# THE STANDARD

# ENGLISH-URDU DICTIONARY

EDITED BY

**ABDUL HAQ**

Professer of Urdu, Osmania University, Hyderabad (Dn.)



DICTIONARIES PUBLICATIONS
DELHI-6.

# دیباچہ

زبان کے لیے لغت کا ہونا جیسا کچھ ضروری ہے وہ محتاج بیان نہیں، لیکن لغت لکھنا بڑا ٹیڑھا اور کٹھن کام ہے - اور جہاں واسطہ دو زبانوں سے ہوتا ہے وہاں یہ دشواری اور بڑھ جاتی ہے اور بڑا پتّا مارنا پڑتا ہے۔ ایک ہماری زبان ہی کیا بلکہ ہندستان کی اکثر زبانوں کی لغات یورپیئوں اور خصوصاً انگریزوں نے لکھیں - اردو یا ہندستانی کی لغات زیادہ لکھی گئیں اس لیے کہ یہی ایک ایسی زبان ہے جو سارے ہندستان میں کام دے سکتی ہے - انگریزی اردو لغات بھی پہلے پہل انہیں صاحبوں نے لکھیں - یوں تو اس کا سلسلہ سترھویں صدی سے شروع ہوتا ہے لیکن ایسی کتابیں جو قابل لحاظ ہوں، ان کا آغاز اٹھارھویں صدی کے نصف آخر کے بعد سے ہوتا ہے - ہم یہاں صرف ایسی انگریزی اردو لغات کا مختصر سا ذکر کرتے ہیں —

اس سلسلے میں پہلا نام جارج ہیڈلے (George Hadley) کا ہے - اس نے اردو کی صرف و نحو پر ایک کتاب لکھی جس میں انگریزی ہندستانی لغت بھی شامل ہے - وہ اس زبان کو "مور" (Moor) کہتا ہے - ابتدا میں اہل یورپ اردو یا ہندستانی کو مور یا مورش کہتے تھے - یہ کتاب پہلی بار وارن ہیسٹنگز کے زمانے میں سنہ ۱۸۷۲ ع میں شائع ہوئی - اُس وقت چونکہ کوئی اور کتاب نہ تھی، بہت مقبول ہوئی اور متعدد بار چھپی - سنہ ۱۸۰۹ تک سات بار چھپ کر شائع ہوئی - گلکرسٹ اس کی بہت برائی کرتا ہے -

۱ - فرگسن (J. Fergusson) نے سنہ ۱۸۷۳ ع میں انگریزی ہندستانی اور ہندستانی انگریزی لغت لکھی جس میں صرف و نحو کا حصہ بھی شامل ہے - یہ رومن حروف میں لندن میں چھپی —

۲ - اس کے بعد ڈاکٹر جان بورتھ وک گلکرسٹ (John Borthwick Gilchrist) کا نمبر آتا ہے - اس نے اردو یا ہندستانی زبان پر بہت سی کتابیں لکھی ہیں - حقیقت یہ ہے کہ یہ شخص اردو زبان کا بڑا محسن اور قدر دان ہوا ہے - اس نے اردو زبان کو مقبول بنانے میں بڑا کام کیا ہے - یہاں میں صرف ان چند کتابوں کا ذکر کرتا ہوں جن کا تعلق انگریزی اردو لغت سے ہے —

(۱) انگریزی ہندستانی لغت - یہ کتاب سنہ ۱۷۸۷ ع میں تصنیف ہوئی اور کلکتہ میں سنہ ۱۷۹۰ ع میں چھپ کر شائع ہوئی - اس میں انگریزی الفاظ اور محاوروں کے معنے اردو اور رومن دونوں حروف میں دیے گئے ہیں —

(۲) اورینٹل لنگوِاسٹ - یہ انگریزی ہندستانی اور ہندستانی انگریزی لغت ہے - اس کے شروع میں زبان اردو کے متعلق بعض فوائد اور صرف و نحو کی بحث ہے - یہ کتاب سنہ ۱۷۹۸ ع میں شائع ہوئی —

(۳) اینٹی جارگنسٹ (Anti - Jargonist) یا مقدمۂ ہندستانی زبان (جسے مورز بھی کہتے ہیں) - اس میں زبان کے ابتدائی اصول سے بحث کی ہے اور اس کے ساتھ انگریزی ہندستانی اور ہندستانی انگریزی لغت بھی ہے - سنہ ۱۸۰۰ ع میں شائع ہوئی —

(۴) برٹش انڈیا مونیٹر ( The antijargonist, Stranger's Guide, Oriental Linguist &c. )
یہ کتاب دو جلدوں میں ہے - پہلی جلد سنہ ۱۸۰۶ ع میں اور دوسری سنہ ۱۸۰۸ ع میں اڈنبرا میں شائع ہوئی - پہلی جلد ہندستانی زبان کی اہمیت پر عام بحث اور صرف و نحو اور دیگر فوائد پر مشتمل ہے اور دوسری جلد میں انگریزی ہندستانی اور ہندستانی انگریزی لغت رومن حروف میں ہے —

(۵) ہندستانی گریمر - صرف و نحو پر مفصل کتاب ہے اور کثرت سے امثلہ اردو حروف میں مع ترجمے کے پیش کی گئی ہیں - آخر میں انگریزی ہندستانی اور ہندستانی انگریزی الفاظ کی لغت ہے جسے ایک قسم کی فرہنگ سمجھنا چاہیے - کلکتہ میں سنہ ۱۷۹۶ ع میں شائع ہوئی —

(۶) ہندستانی فلالوجی - یعنے انگریزی ہندستانی لغت مع مقدمۂ صرف و نحو - لندن میں سنہ ۱۸۱۰ ع میں شایع ہوی - معنے رومن حروف میں ہیں - در اصل یہ وہی کتاب ہے جو انگریزی اردو لغات کے نام سے شایع ہوئی تھی - فرق صرف یہ ہے کہ اُس میں معنے اردو اور رومن دونوں حروف میں ہیں اور اِس میں صرف رومن حروف میں —

(۷) ایسٹ انڈیا گائڈ - اس کا پورا نام یہ ہے East India Guide to the Hindustani or the Grand Popular & Military language of All India, improperly called Moor or Moorisn " ہندستانی زبان یعنے تمام ہندستان کی عظیم الشان مقبول اور فوجی زبان کا گائڈ ' جو غلطی سے مور یا مورش کہلاتی ہے " . کتاب کے شروع میں زبان کی صرف و نحو اور دیگر فوائد سے بحث کی ہے اور اس کے بعد انگریزی ہندستانی لغت ہے - معنے رومن حروف میں دیے ہیں - سنہ ۱۸۲۰ ع میں لندن میں چھپی —

۲ - ہنری ہیرس نے سنہ ۱۷۹۰ ع میں ایک انگریزی ہندستانی لغت لکھی اس میں اشخاص مقامات کے اعلام کا بھی اضافہ کیا ہے - مدراس میں طبع ہوئی —

۳ - لفٹننٹ روبک نے جو گلکرسٹ کے مددگار اور اردو زبان کے بڑے شائق تھے بحری اصطلاحات کی انگریزی اردو لغت لکھی اور شروع میں ایک مقدمہ اردو صرف و نحو پر لکھا - کلکتہ میں سنہ ۱۸۱۱ ع میں شایع ہوئی —

۵ - دوسا بھائی سہراب جی نے سنہ ۱۸۴۳ ع میں ایک اچھی بڑی کتاب تالیف کی جس میں بول چال اور محاورے کے جملے انگریزی ہندستانی اور گجراتی فارسی زبانوں میں دیے ہیں - اس کے اردو کے بعض جملوں میں گجرات اور جنوب کا اثر پایا جاتا ہے —

۶ - ہنری گرانٹ نے سنہ ۱۸۵۰ ع میں یورپین اصحاب کے لیے ایک اینگلو ہندستانی فرہنگ مرتب کی جو کلکتہ میں طبع ہوئی . -

۷ - متھرا پرشاد نے انگریزی اردو ہندی لغت رومن حروف میں لکھی جو بنارس میں سنہ ۱۸۶۵ ع میں شایع ہوئی —

۸ - سدا سکھہ لال کی اینگلو اردو ڈکشنری الہ آباد سے سنہ ۱۸۷۳ ع میں شایع ہوئی —

۹ - ہیزل گرو ( G. P. Hazelgrove ) نے انگریزی ہندستانی کی ایک فرہنگ تیار کی جو سنہ ۱۸۶۵ ع میں بمبئی میں شایع ہوئی —

۱۰ - ایچ - بلاک مین نے انگریزی اردو لغت لکھی جو الہ آباد میں سنہ ۱۸۷۷ ع میں طبع ہوی یہ اسکول ڈکشنری ہے —

۱۱ - مولوی عبدالودود کی انگریزی اردو لغت ( رومن حروف میں ) سنہ ۱۸۷۹ ع میں
تالیف ہوی اور کلکتے سے شایع ہوی —

۱۲ - ڈاکٹر فیلن نے نیو انگلش ہندستانی ڈکشنری تالیف کی جو بنارس سے سنہ ۱۸۸۳ ع میں شایع ہوئی-

۱۳ - درگا پرشاد نے انگلش اردو ٹرینسلیٹرز کمپینین کے نام سے ایک لغت تالیف کی جو پہلی بار بنارس میں سنہ ۱۸۸۴ع میں طبع ہوی اور دوسری بار سنہ ۱۸۹۰ع میں کسی قدر اضافے کےساتھہ شائع ہوئی-

۱۴ - ریورنڈ کریون ( Craven ) کی رائل ڈکشنری' انگلش ہندستانی سنہ ۱۸۹۵ع میں لندن میں طبع ہوئی-

۱۵ - تھابرن ( W. L. Thouburn ) کی انگلش اردو ڈکشنری لکھنؤ میں سنہ ۱۸۹۸ع میں شایع ہوئی -

۱۶ - رینکنگ (G. Ranking) کی انگریزی ہندستانی ڈکشنری سنہ ۱۹۰۵ع میں کلکتہ اور لندن میں شائع ہوئی-

ان کے علاوہ اور بھی کئی کتابیں انگریزی اردو لغت پر لکھی گئیں جو زیادہ تر مدارس کے طلبہ کے لیے ہیں - ان تمام لغات میں جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہے دو کتابیں خاص طور پر قابل لحاظ ہیں ایک ڈاکٹر گلکرسٹ کی اور دوسرے ڈاکٹر فیلن کی - اگرچہ گلکرسٹ کی لغت کو چھپے ہوے اس وقت تقریباً ڈیڑھ سو برس ہوتے ہیں لیکن اُس وقت کے لحاظ سے جب یہ تالیف ہوی' سب سے بہتر اور قابل قدر کتاب تھی - باوجود اتنی مدت گزرنے کے اب بھی وہ بے کار نہیں ہے - بعض اوقات اس میں اردو کے ایسے اچھے پرانے لفظ مل جاتے ہیں جو بعد کی لغات میں نظر نہیں آتے - لیکن اُس وقت انگریزی زبان کو یہ وسعت حاصل نہیں تھی' اس لیے لغت کی حیثیت سے وہ کار آمد نہیں ہوسکتی - مگر اس میں شک نہیں کہ ڈاکٹر گلکرسٹ کی محنت' تلاش اور وسعت نظر بہت قابل داد ہے - ڈاکٹر فیلن کی کتاب بہت بعد کی ہے - پھر بھی اسے لکھے ہوے تخمیناً پچاس سال ہوتے ہیں- ڈاکٹر صاحب کتاب کی طبع سے پہلے ہی انتقال کر گئے' اور انہیں تکمیل اور نظر ثانی کا موقع نہ ملا - تاہم یہ کتاب موجودہ تمام لغات میں بہتر ہے - ڈاکٹر فیلن نے مختلف قسم کی لغات لکھ کر اردو زبان کے حق میں بڑا کام کیا ہے اور ان کو مددگار بھی ایسے مل گئے تھے جن سے نہ صرف کام میں بڑی مدد ملی بلکہ وہ خود کام کے ہو گئے - اس میں شک نہیں کہ ڈاکٹر فیلن کی اس لغت کو ان تمام لغتوں پر ترجیح ہے جو اس سے پہلے لکھی گئیں لیکن آج کل وہ بھی کار آمد نہیں رہی - انگریزی زبان اس پچاس سال میں کہیں سے کہیں پہنچ گئی ہے - ایک جدید جامع لغت کی شدید ضرورت تھی اور اسی ضرورت کو پورا کرنے کے لیے یہ لغت مرتب کی گئی ہے —

ایسی لغت کے لکھنے میں ایک مشکل تو یہ ہے کہ انگریزی لفظ یا محاورے کے صحیح مفہوم کو پوری طرح سمجھنا؛ دوسری مشکل اس سے بڑھ کر یہ ہے کہ سمجھنے کے بعد اس کے لیے اپنی زبان کا ویسا ہی لفظ یا محاورہ تلاش کرنا جو اس مفہوم کو کامل طور پر ادا کردے - جب تک دونوں زبانوں پر پوری قدرت نہ ہو اور الفاظ و محاورات کے استعمال سے کامل واقفیت نہ ہو' اس سے عہدہ برآ ہونا ممکن نہیں - اس مشکل کو کون نہیں سمجھتا' میں بھی سمجھتا تھا؛ لیکن جب کام کرنا پڑا تو معلوم ہوا کہ جتنا ہم نے سمجھ رکھا تھا اُس سے کہیں کٹھن ہے —

غرض جب تہیہ کر لیا گیا کہ اس ضرورت کا پورا کرنا ضروری ہے تو پھر یہ سوچی گئی کہ یہ کام متعدد طور پر انجام پانا چاہیے' یعنی متعدد اصحاب مل کر یہ کام کریں - ایک تو اس لیے کہ یہ مشکل اور بڑا کام ایک آدمی کے بوتے کا نہیں' دوسرے

ہمیں مل کر کام کرنے کی بھی عادت ہونی چاہیے، ورنہ بڑے اور اہم کام کبھی انجام نہ پا سکیں گے اور اگر ہوئے بھی تو ناقص اور غیر مستند ہوں گے - اس خیال سے اول بعض صاحبوں کے مشورے سے ایک فہرست ایسے اصحاب کی مرتب کی گئی جو اس کام کے اہل سمجھے گئے - اس کے بعد ان سے استصواب کیا گیا - جن صاحبوں نے رضامندی ظاہر کی، ان کے سپرد ایک ایک حرف کیا گیا اور جو حرف زیادہ بڑے تھے ان کے ایک یا زیادہ حصے کر کے کئی صاحبوں میں تقسیم کر دیے گئے - پہلے ان صاحبوں سے ایک دو صفحے کے ترجمے کا نمونہ طلب کیا گیا اور ترجمے کے متعلق ضروری ہدایتیں بھی لکھ دی گئیں - نمونے آنے پر انہیں غور سے دیکھا گیا اور صحت کی گئی اور مزید ہدایتیں دی گئیں اور فی صفحہ معاوضہ بھی مقرر کر دیا گیا - اس کے بعد ترجمے کا کام شروع ہو گیا - ان میں سے بعض تو نمونے ہی تک رہے، بعض چند قدم آگے بڑھے، مگر بھاری پتھر تھا چوم کے چھوڑ دیا - ان کی جگہ نئے آدمی تلاش کیے گئے - غرض ترجموں کے آنے میں بہت دیر لگی اور دیر بھی اتنی کہ دل الجھنے لگا - مگر یہ اطمینان تھا کہ کام ایسے لوگوں کے ہاتھ میں ہے کہ ختم ہونے کے بعد سرسری طور سے نظر ثانی کرنی پڑے گی اور کتاب چھپنے دے دی جائے گی اور صرف یہی ایک مرحلہ چھپنے کا باقی رہ جائے گا - دیر ہوئی بھی تو کچھ مضائقہ نہیں - ترجمے رفتہ رفتہ آنے شروع ہوئے - اب جو انہیں دیکھا تو معلوم ہوا کہ جو اندازہ کیا تھا وہ غلط نکلا - دو ایک ترجموں کے سوا باقی سب ایسے نکلے کہ انہیں از سر نو کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی - میں اس زمانے میں اورنگ آباد کالج میں تھا، کالج ہی کے چند صاحبوں کی شرکت سے میں نے ایک مجلس بنائی اور نظر ثانی کا کام شروع کر دیا - ایک ایک لفظ پر گفتگو ہوتی تھی - پہلے نرم نرم پھر گرم گرم بحث ہونے لگتی، یہاں تک کہ بعض وقت تو تو میں میں تک نوبت پہنچ جاتی - معلوم یہ ہوا کہ بڑی کمیٹی سے کام نہیں چل سکتا اور اگر یہی رفتار رہی تو کتاب ختم ہونے کو عمر نوح درکار ہوگی - اس لیے میں نے صرف دو صاحبوں کو یعنی سید وہاج الدین صاحب اور مولوی محمد حسین صاحب محوی کو ساتھ رکھا اور کچھ دنوں اس طرح کام کیا - اصطلاحات اور خاص خاص الفاظ کے ترجموں کے لیے میں نے ایک کمیٹی حیدرآباد میں بنا رکھی تھی جس میں مولوی وحید الدین سلیم مرحوم، مولوی غلام یزدانی صاحب اور مولوی سید ہاشمی صاحب شریک رہتے تھے اور جب کبھی میں جاتا تو میں بھی شریک رہتا - لیکن کچھ دنوں بعد یہ کمیٹی بھی نہ رہی - اس کے بعد مجھے حیدرآباد جانا پڑا - اتفاق سے گرمیوں کی تعطیلوں میں ڈاکٹر سید عابد حسین اور پروفیسر محمد مجیب کا حیدرآباد آنا ہوا، ان دو صاحبوں کو اور ڈاکٹر یوسف حسین کو میں اورنگ آباد لے کر آیا اور ہم ہر روز کئی گھنٹے ان ترجموں کی نظر ثانی میں صرف کرنے لگے - تعطیل کے بعد ہم سب منتشر ہو گئے - صرف ڈاکٹر یوسف حسین حیدرآباد میں میرے شریک کار رہے اور ہم تھوڑا بہت کام کرتے رہے - آخر یہ طے پایا کہ یہ کام ڈاکٹر عابد حسین صاحب کے تفویض کر دیا جائے - انہوں نے بھی اسے قبول کر لیا - وہ نظر ثانی کر کے بھیجتے جاتے اور اس کے بعد میں اسے ایک نظر دیکھ لیتا اور پھر چھپنے کو دے دیا جاتا - کچھ اوراق کی نظر ثانی میں نے تنہا کی اور بعض کی مولوی سید ہاشمی نے - لیکن اس کام کا زیادہ بار ڈاکٹر عابد حسین ہی کے سر رہا -

پروف دیکھنے کا کام بھی کچھ آسان نہ تھا، یہ بڑی دیدہ ریزی اور ہوشیاری کا کام ہے -

باوجود اشتہار دینے کے بھی کوئی کام کا آدمی نہ ملا، اس لیے کہ اس میں اردو انگریزی دونوں کی لیاقت کی ضرورت تھی۔ شیخ چاند ایم۔ اے مرحوم نے جو اس وقت میرے ساتھ بطور ریسرچ سکالر کے کام کرتے تھے، پروف خوانی کا کام اپنے ذمہ لیا۔ کچھ دنوں کے لیے مجھے مسٹر سید سراج الدین ناگامیاں بی۔ اے (لندن) ہاتھ آگئے۔ انہوں نے پروف خوانی اور نظر ثانی کا کام بڑی دلسوزی اور احتیاط کے ساتھ کیا اور ان سے مجھے بہت مدد ملی۔ لیکن بمبئی یونیورسٹی میں جب انہیں ایک خدمت مل گئی تو وہ چلے گئے۔ ابتدا میں کچھ دنوں تک دوسرا پروف تصحیح کے لیے ڈاکٹر عبدالستار صاحب صدیقی کی خدمت میں جاتا رہا، لیکن الہ آباد سے کاغذوں کے آنے جانے میں بہت دیر ہو جاتی تھی اس لیے اسے ترک کرنا پڑا۔ ڈاکٹر صاحب نے ابتدائی پروف پڑھنے کے بعد تصحیح کے متعلق جو اشارے اور ہدایتیں دیں وہ بہت کارآمد ثابت ہوئیں۔ میں ان سب صاحبوں کا اور خاص کر ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب کا بہت شکرگزار ہوں، کیونکہ ان کی مدد شامل حال نہ ہوتی تو یہ کام اب تک تکمیل کو نہ پہنچتا —

کہنے کو تو یہ نظر ثانی تھی لیکن حقیقت میں از سر نو ترجمہ کرنا پڑا۔ شاید ہی کوئی لفظ ہوگا جو حک و اصلاح سے بچا ہو۔ بڑی احتیاط یہ کی گئی ہے کہ انگریزی لفظ کے لیے اردو لفظ، انگریزی محاورے یا روزمرہ کے لیے اردو محاورہ یا روزمرہ، انگریزی مثل کے لیے اردو مثل اس طرح بتائی جائے کہ انگریزی کا صحیح مفہوم پوری طرح ادا ہو جائے۔ لفظ کی تشریح تو آسان ہے لیکن لفظ کے لیے ویسا ہی لفظ اور محاورے کے لیے ویسا ہی محاورہ لانا مشکل کام ہے۔ بعض اوقات ایک ایک لفظ کے لیے بیسیوں کتابوں کے ورق الٹنے پڑتے تھے، بول چال یا عامیانہ الفاظ کے لیے اردو میں بھی اسی قسم کے لفظ تلاش کرنے پڑتے تھے۔ علمی اصطلاحوں کے لیے علمی اصطلاحیں اور پیشہ وروں کی اصطلاحوں کے لیے پیشہ وروں کی اصطلاحیں ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر لانی پڑتی تھیں ایسی صورتوں میں اکثر اوقات کتابیں اور لغات کام نہیں دیتی تھیں —

اسی طرح انگریزی الفاظ کے معانی کے نازک فرق بھی اردو مترادف الفاظ سے ظاہر کیے گئے ہیں۔ جن الفاظ کے مختلف اور متعدد معنے ہیں وہاں ہر معنی کا نمبر شمار دیدیا گیا ہے تاکہ معانی کا امتیاز صاف طور پر نظر آجائے۔ اور ہر معنے کا فرق مثالیں دے کر ظاہر کیا گیا ہے کیونکہ محض تشریح کردینے سے نہ تو پورا مفہوم سمجھ میں آتا ہے اور نہ اس کا صحیح استعمال معلوم ہوتا ہے۔

ایک بڑی مشکل وہاں پیش آتی تھی جب کسی انگریزی لفظ کے مفہوم کے لیے اردو زبان میں کوئی لفظ نہیں ملتا تھا۔ انگریزی میں درحقیقت بعض ایسے لفظ ہیں کہ ان کا مترادف ہماری زبان میں نہیں۔ ایسے موقع پر تشریح اور تعریف کے ساتھ نیا لفظ وضع کردیا گیا ہے لیکن ایسے لفظ وضع کرنے میں حتی الامکان اس امر کی کوشش کی گئی کہ جدید لفظ زبان کی فطری ساخت کے مطابق ہو۔ مثلاً Colour-blindness کے لیے ہمارے ہاں کوئی لفظ نہیں۔ اکثر مترجمین نے Colour-blind کا ترجمہ "عمی اللون" کیا ہے۔ مجھے یہ پسند نہیں۔ یہ لفظ ثقیل معلوم ہوتا ہے۔ ہماری زبان میں ایک لفظ "رتوندا" ہے۔ یہ اس مرض کو کہتے ہیں جس کی وجہ سے رات کو نظر نہیں آتا۔ یہ لفظ رات اور اندھا سے مرکب ہے۔ میں نے اسی وزن اور اسی ترکیب پر Colour-blindness کے لیے "رنگوندا" بنا لیا ہے۔ صفات بھی اسی آسانی سے بن جاتی ہیں۔ جیسے رتوندیا اور رنگوندیا۔ یا مثلاً

Absentee کے لیے کوئی لفظ نہیں ملا۔ ہماری زبان میں ایک لفظ "حاضر باش" ہے، اُسی اصول پر ہم نے 'غائب باش' بنالیا۔ absent اور absentee میں جو فرق ہے وہی غیر حاضر اور غائب باش میں بھی ہے۔ اکثر ایسے الفاظ کے آگے (ج) کا نشان بڑھا دیا گیا ہے تاکہ معلوم ہوجائے کہ یہ جدید لفظ وضع کیا گیا ہے۔ اس طرح اس لغت کی بدولت خود زبان میں بیش بہا اضافہ ہوگیا ہے —

حتی الامکان یہ کوشش کی گئی ہے کہ لفظ کے نیچے کے محاورات بھی حروف تہجی کی ترتیب سے لکھے جائیں تاکہ تلاش میں الجھن نہ ہو —

انگریزی زبان بڑھتی ہوئی دولت ہے۔ ہر سال اس میں کچھ نہ کچھ نئے الفاظ کا اضافہ ہوجاتا ہے۔ اس لغت کی تالیف کے اثنا میں بہت سے جدید لفظ زبان میں داخل ہوگئے تھے۔ ان میں سے ایسے لفظ جو عام ضرورت کے ہیں اور روز مرہ کے استعمال میں آگئے ہیں، بطور ضمیمہ کے کتاب کے آخر میں شامل کردیے گئے ہیں —

اصول ترتیب میں کنسائز آکسفورڈ کی پابندی کی گئی ہے لیکن دوسری جدید انگریزی لغات سے بھی مدد لی گئی ہے —

عبدالحق

اورنگ آباد دکن
۸ دسمبر سنہ ۱۹۳۷ ع

# LIST OF ABBREVIATIONS USED IN THE TEXT.

*a.*, adjective.
*aa.*, adjectives.
*abb.*, abbreviation.
*adv.*, adverb.
*advv.*, adverbs.
*attrib.*, attributive etc.,
*aux.*, auxiliary.

*ccmpd.*, compound.
*conj.*, conjunction, conjugation.
*coord.*, co-ordinate.
*cop.*, copulative.

*d.*, died

*F.*, French.
*f.*, from.
*fem.*, female , feminine.

*i.*, intransitive.
*imperat.*, imperative.
*int.*, interjection.

*n.*, noun.
*nn.*, nouns.

*part.*, present participle.

*phr.*, phrase.
*pl.*, plural.
*p.p.*, past or passive participle.
*pred.*, predicate.
*pref.*, prefix.
*prep.*, preposition.
*pres.*, present.
*pron.*, pronoun etc. pronounce etc.,

*ref.*, reference.
*refl.*, reflective.
*rel.*, relative.

*subord.*, subordinate.
*subst.*, substantive.
*suf.*, suffix.

*t.*, transitive.

*U. S.*, United States.
*usu.* usual, usually.

*v*, *vb.*, verb.
*vv.*, verbs.

*w.*, with.

—

# ENGLISH-URDU DICTIONARY



**A, letter** (pl. *As, A's, Aes*): انگریزی حروف تہجی کا پہلا حرف - (موسیقی) سُرتی' اور اُسی کے ساتھ کا سرگم - (اِستدلال میں) پہلا مفروضہ شخص یا چیز - ( جبرومقابلہ ) ا ' پہلی مقدار معلومہ - (بحری) A1 ( اے ون ) لائڈ کمپنی کے رجسٹر میں اول درجے کا جہاز - ( بول چال ) اعلی درجے کا؛ بہترین؛ چوٹی کا؛ بڑھیا - ( بحری ) Æ' لائڈ کے نزدیک تیسرے درجے کا جہاز -

**A, an,** *a.*: (۱) ایک؛ کوئی؛ ایک شخص مثل ...کے (جیسے *a Daniel*) - (۲) ( جب اِس لفظ کے پہلے *all of* یا *many of* ہو) ایک ہی؛ وہی - (۳) فرداً فرداً؛ فی ( جیسے *£40 a year*) -

**A,** *prep.*: (۱) پر ( جیسے *abed* بستر پر' *afoot* پاٹو پر' پیدل ) - (۲) بجانب؛ بطرف؛ کو - (۳) میں؛ وار پار - (۴) میں -

**A-,** نیز **a-**: سابقے اور لاحقے کے طور پر مختلف معنوں میں آتا ہے -

**Aard-vark,** *n.*: جنوبی افریقہ کا ایک چوپایا جو سیہی اور مور خور جانوروں کے بین بین ہوتا ہے ؛ گراز موش؛ گھونسور؛ زمینخوک ( ج ) -

**Aard-wolf,** *n.*: جنوبی افریقہ کا گوشت خور جانور جو لگڑ بگڑ اور مشک بلاو کے بین بین ہوتا ہے؛ زمیگرگ (ج) -

**Aaron's beard,** *n.*: درختوں کی ایک نوع جس میں دھاگے کی شکل کی جڑیں ہوتی ہیں ؛ ریشہ دار درخت؛ ریش ھارون -

**Aaron's rod,** *n.*: درختوں کی ایک نوع؛ عصاے ھارون -

**Ab-,** *pref.*: دور' علحدہ' الگ ( کسی چیز سے ) -

**Aback,** *adv.*: (۱) پیچھے کو؛ پشت کی جانب - (۲) ( بحری) باد گرفتہ؛ ہٹتا ہوا؛ دبتا یا رُکتا ہوا - (وہ حالت جب ہوا کے دباو سے بادبان مستول سے چمٹ جاتے اور جہاز کے آگے بڑھنے میں حارج ہوتے ہیں - )

*to be taken a.*: (۱) (بحری) جہاز کی مذکورۂ بالا حالت؛ بادباں گرفتہ ہونا - (۲) بھوچکا رہ جانا؛ ششدر رہ جانا -

**Abacus,** *n.*: (۱) بال فریم - ایک قسم کا چوکھٹا جس میں تار لگے ہوتے ہیں اور اُن میں گولیاں ہوتی ہیں - اعداد کی دریافت سے قبل اِنھیں سے شُمار کا کام لیتے تھے؛ گنتارا؛ شُمار آموز- ( ۲ ) (تعمیر) (ستون کا بالائی مربع نما حصّہ جس پر مرغول تکی ہوتی ہے ) ستون کی اوپر کی چوکی؛ پرکالہ -

**Abaddon,** *n.*: (۱) سقر؛ جہنم؛ دوزخ - (۲) ابلیس -

**Abaft,** *adv. & prep.*: (۱) (بحری) سکان کی طرف؛ سکان رخ - (۲) پیچھے؛ عقب میں؛ پشت کی جانب -

**Abandon,** *v.t.*: (۱) چھوڑ بیٹھنا؛ دے دینا؛ سونپ دینا؛ (قبضے میں دے دینا یا کِسی کے ) حوالے کردینا - (۲) (کِسی جذبے یا خواہش کے زیر اثر) ڈھل جانا؛ ( کِسی کا ) ہو رہنا؛ اندھا ہو جانا - (۳) چھوڑ دینا؛ ترک کرنا (کِسی چیز کے قبضے یا عادت کو) ؛ ہاتھ اٹھا لینا - (۴) دست بردار ہونا؛ کنارہ کش ہونا؛ دستکش ہونا؛ ساتھ چھوڑ دینا؛ دغا دینا؛ الگ ہوجانا -

**Abandon,** *n.*: بے پروائی؛ لا اُبالی پن؛ مست مولا پن؛ ڈھلو -

**Abandoned,** *a.*: آوارہ؛ اوباش؛ بے باک؛ بد شعار؛ بگڑا ہوا؛ مرفوع القلم -

**Abandonee,** *n.*: (قانون) سپرد دار (جس کے سپرد ٹوٹے اور ڈوبے ہوئے جہاز اور مال کا نکالنا اور انصرام کرنا ہوتا ہے)-

**Abandonment,** *n.*: (۱) ترک؛ دست برداری؛ کنارہ کشی؛ ترک رفاقت - (۲) کس مپرسی؛ بے چارگی - (۳) (کِسی طرف کا ) ہو رہنا - تج دینا (آپ کو) - (۴) لا اُبالی پن؛ الھڑ گھلا پن-

**Abase,** *v.t.*: ذلیل کرنا ؛ کم قدری کرنا؛ پست کرنا ؛ گھٹیا بنانا-

**abasement,** *n.*: تذلیل ؛ تحقیر؛ کم قدری -

**Abash,** *v.t.*: (۱) شرمانا ؛ شرمندہ کرنا؛ منفعل کرنا ؛ خجل کرنا؛ پانی پانی کرنا - ( ۲ ) شرمانا ؛ شرمندہ ہونا ؛ عرق عرق ہونا ؛ خجل' منفعل ہونا؛ پسینے پسینے ہونا؛ پانی پانی ہونا ؛ جھینپنا -

**abashment,** *n.*: خجالت؛ انفعال ؛ شرمندگی؛ جھینپ-

**Abask,** *adv.*: دھوپ میں (سکتے ہوئے)؛ دھوپ کھاتے ہوئے -

**Abate,** *v.t. & i.*: (۱) گھٹانا؛ گھٹنا ؛ کم کرنا - (۲) رفع شر یا مضرت کرنا - (۳) کند کرنا ؛ کھنڈا کرنا - (۴) گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ تخفیف کرنا (قیمت کا) ؛ نرخ کم کرنا ؛ بھاو سندا کرنا - (۵) کم کرنا ؛ دھیما کرنا ؛ روکنا ؛ تھامنا ؛ مدھم کرنا ( غصّے یا تشدّد کا ) - (۶) کمزور کرنا؛ قوت یا زور گھٹا دینا - (۷) مِٹھا کردینا؛ وضع کرنا؛ پھروتی؛ مجرا دینا- ( ۸ ) اُترنا؛ کم ہونا ؛ زور ٹوٹنا (سیلاب یا وبا وغیرہ کا)- (۹) (قانون) منسوخ یا خارج کرنا (کِسی تحریری دستاویز یا کارروائی کا)-

**abatement,** *n.*: (۱) کمی ؛ تخفیف - (۲) تخفیف نرخ ؛ بھاو کم کرنا ؛ روک تھام؛ پھروتی ؛ منہائی (قیمت کی) ؛ اِخراج -

**Abatis, Abattis,** *n.*: گرائے ہوئے درختوں سے مورچہ بندی-

**abatised,** *a.*: مورچہ بند (گرائے ہوئے درختوں سے) -

**…ttoir**, *n.* : مذبح؛ مسلخ؛ بوچڑخانہ؛ کمیلا۔

**…b**, *n.* : بانا؛ بھرنی (تانے کے ساتھ کا) تاگا۔

**…ba**, *n.* : باوا؛ باپ؛ پدر؛ (یہ لفظ *Father* کے ساتھ استعمال ھوتا ھے بمعنی) یا رب‌العالمین، یا اللہ، خداوندا، الٰہی (شامی، قبطی کلیساؤں‌میں اسقف و بطریق کو مخاطب کرنے کے لیے)۔

**…bacy**, *n.* : تولیت؛ (صاحب خانقاہ یا دیر کا) منصب یا زمانۂ تولیت؛ حدود عمل۔

**…batial**, *a.* : خانقاھی؛ خانقاہ یا صاحب خانقاہ سے متعلق۔

**…be**, *n.* : وہ فرانسیسی جنھیں کلیسائی لباس پہننے کا حق حاصل ھو، اور جن کے ذمے کوئی فرض منصبی نہ ھو۔

**…bess**, *n.* : دیر راھبات کی سردار؛ صدر راھبہ۔

**…bey**, *n.* : (۱) خانقاہ؛ دیر؛ زاویہ (راھبوں یا راھبات کا)۔ (۲) راھبوں یا راھبات کی جمعیت۔ (۳) گرجا؛ کلیسا (جو پہلے خانقاہ یا اُس کا جز تھا)۔

**…bot**, *n.* : صدر راھب؛ راھب؛ راھبوں کی خانقاہ کا صدر۔

*Abbot of Misrule* or *of Unreason*: ازمنۂ وسطیٰ کے سوانگوں اور کھیل تماشوں کا سردار؛ پیر مغاں؛ گرو گھنٹال؛ سرکردہ۔

**…botcy, Abbotship**, *nn.* : رئیس‌خانقاہ کا عہدہ؛ ریاست خانقاہ۔ دیکھو ABBACY —

**…breviate**, *a.* : ایجاز کردہ؛ قصر کردہ؛ مختصر (خصوصاً طبعی تاریخ میں)۔

**…breviate**, *v.t.* : ایجاز، قصر یا مختصر کرنا؛ کم کرنا؛ چھوٹا کرنا (الفاظ کے لیے خاص طور پر، اور عام طور پر، ملاقات، قصّے، وغیرہ کے لیے

**abbreviation**, *n.* : ایجاز؛ اختصار؛ کمی۔

**…C**, *n.* : (۱) حروف تہجی؛ الف بے؛ ابجد۔ (۲) کسی مضمون کی ابتدا؛ مبادیات؛ اولیات؛ موٹی موٹی باتیں۔ (۳) (ریل کا وقت نامہ؛ دستورالعمل۔

**…icate**, *v.t.* : (۱) دست بردار ھونا؛ کنارہ کش ھونا؛ علحدہ ھونا؛ چھوڑ دینا (کسی قبضے، عہدے یا حق کا)۔ (۲) راج پاٹ تجنا؛ تخت چھوڑنا۔

**…abdicated**, *a.* : چھوڑا ھوا؛ ترک کردہ۔

**…abdication**, *n.* : دست برداری؛ علحدگی۔

**…lomen**, *n.* : (۱) (تشریح) پیٹ؛ شکم؛ بطن (معدہ مع آنتوں اور دیگر آلات ھضم کے)۔ (۲) (حیوانیات) کیڑوں، مکڑیوں، وغیرہ کا پچھلا حصّہ۔

**…lominal**, *a.* : (۱) بطنی؛ شکمی؛ پیٹ کے متعلق؛ معدی۔ (۲) (مچھلی) جس کے پر شکم کے نیچے ھوں؛ پیٹ پری (ج)۔

**…lominous**, *a.* : موٹا؛ توندل؛ بڑے پیٹ والا؛ تھیندس۔

**…ucent**, *a.* : (۱) (تشریح) مُبعِّد؛ کھینچنے والا؛ پھیلانے والا (عضلات جن سے کوئی حصّۂ جسم کھلتا یا کھنچتا ھے)۔

**…luct**, *v.t.* : (۱) بھگا لیجانا؛ اُڑا لیجانا؛ اِغوا کرنا (خاص کر عورت کا بجبر یا بفریب)۔ (۲) کھینچنا؛ بڑھانا (کسی عضو وغیرہ کا اُس کے فطری مقام سے)؛ پھیلانا۔

**…luction**, *n.* : (۱) (قانون) اِغوا کرنا یا بھگا لیجانا؛ اُڑا لیجانا؛ اُٹھا لیجانا؛ غائب کر دینا (جبراً)۔ (۲) تبعید؛ کسی عضو کو (اُس کی جگہ سے) ھٹانا۔ (۳) (جراحی) (زخم کے کناروں کا) سکڑنا (جس سے اُس کا مُنہ کھل جائے)۔ (۴) (منطق) قیاس احتمالی (ایسا قیاس جس کا صغریٰ اور نتیجہ احتمالی ھو)۔

**Abductor**, *n.* : (۱) مغوی؛ بھگا لیجانے والا۔ (۲) زخم کو سکیڑنے والی نس۔

**Abeam**, *adv.* : (جہاز رانی) (جہاز کے طول سے زاویۂ قائمہ بناتا ھوا) عرضاً۔

*a. of us* : ھمارے مرکز کے مقابل؛ ھمارے پہلو پر۔

**Abecedarian**, *a.& n.* : (۱) حرف وار ترتیب دیا ھوا؛ حرف وار؛ ردیف وار۔ (۲) نو آموز؛ طفل مکتب؛ مبتدی؛ عامی۔ (۳) ابجد خوان۔

**Abed**, *adv.* : بستر پر؛ پلنگ پر؛ سوتا ھوا؛ خوابیدہ؛ آرام میں۔

**Abele**, *n.* : سفیدہ (درخت)۔

**Aberdevine**, *n.* : (پرندوں کے شوقینوں کی اصطلاح) ایک قسم کی چڑیا (غالباً *siskin*) کا نام۔

*aberglaube*, *n.* : [جرمانی لفظ] خوش اعتقادی؛ توھم؛ وھم پرستی۔

**Aberrant**, *a.* : (۱) (راہ راست سے) بھٹکا ھوا؛ گمراہ؛ کج رو۔ (۲) (تاریخ طبعی) خلاف معمول؛ ناقص‌الخلقت یا عجیب الخلقت؛ انوکھی خلقت کا۔

**aberrance, aberrancy**, *nn.* : بگاڑ؛ فساد؛ اختلال؛ گمراھی؛ کج خلقی؛ خلاف معمول ھونا۔

**Aberration**, *n.* : (۱) اِنحراف؛ رستے سے بھٹکنا؛ (لغوی و مجازی) کج روی؛ کج راھی؛ ضلالت۔ (۲) قاعدہ یا ضابطہ شکنی؛ تجاوز (حدود سے)۔ (۳) بھول؛ چوک؛ خطا کاری۔ (۴) فتور (دماغی)؛ اختلال ذھن۔ (۵) نوع سے اختلاف؛ نقص خلقی؛ سقم؛ تجاوز نوعی۔ (۶) (مناظریات) عدم ارتکاز؛ شعاعوں کا ایک مرکز پر نہ ملنا۔ (۷) (فلکیات) اِنحراف (دیکھنے والے کے اعتبار سے اجرام فلکی کا اپنی جگہ سے ھٹنا)؛ مغالطہ۔

**Abet**, *v. t.* : (جرم میں مجرم کی) اعانت کرنا۔

*aid and abet* abet.

**abetment**, *n.* : اعانت۔

**abettor, abetter**, *n.* : (قانون) معین (جرم)۔

*ab extra*, *adv.* : باھر کی طرف سے؛ بیرونی جانب سے؛ باھر سے؛ بیرونی؛ خارجی۔

**Abeyance**, *n.* : تعطل؛ التوا (حقوق وغیرہ کا)۔

*be in* or *fall into a.* : معرض التوا میں پڑنا؛ کھٹائی میں پڑنا۔

**Abhor**, *v.t.* : نفرت کرنا؛ حقارت سے دیکھنا؛ کراھت کرنا؛ گھن کرنا۔

**Abhorrence**, *n.* : (۱) نفرت؛ حقارت؛ گھن؛ کراھت؛ تنفر۔ (۲) چڑ؛ وجہ نفرت؛ موجب کراھت۔

**Abhorrent**, *a.* : (۱) نفرت‌انگیز؛ قابل‌تنفر؛ مکروہ؛ گھنونا۔ (۲) متبائن؛ بے جوڑ؛ بے میل؛ متخالف (جب *from* کے ساتھ ھو)۔ (۳) (متروک) بیزار؛ ناراض۔

**Abhorrer**, *n.* : (تاریخ) اُن لوگوں کا چڑانے کا نام جنھوں نے ۱۶۸۰ع میں اُن سپاس ناموں پر جو چارلس دوم کو دیے گئے، دستخط کیے تھے)؛ تبرائی گروہ۔

**Abidance**, *n.* : (۱) اِستمرار؛ جاری رھنا؛ اِستقرار؛ قیام۔ (۲) بود و باش؛ سکونت؛ اقامت‌گزینی؛ (۳) پابندی؛ اتباع؛ قایم رھنا (کسی قاعدے یا وعدے پر)۔

**Abide**, *v.t.&i.* : (۱) باقی رھنا؛ بچ رھنا؛ فاضل رھنا۔ (۲) جاری رھنا

(یا) رکھنا؛ قائم رکھنا(یا)رهنا؛ برقراررکھنا (یا) رهنا؛ علی حالہٖ رهنا (یا) رکھنا- (۳) بسنا؛ بود وباش کرنا؛ قیام کرنا؛ رهنا سهنا؛ اقامت گزیں هونا؛ سکونت رکھنا- (۴) مستقل رهنا؛ مضبوط رهنا؛ قائم رهنا؛ ٹکا رهنا؛ جمے رهنا ؛ اڑے رهنا؛ مصر رهنا- (۵) (جب *by* کے ساتھ آ ئے) پابند رهنا؛ صادق رهنا (کِسی قول پر)؛ عمل کرنا (حسب شرائط)؛ عامل هونا - (۶) منتظر رهنا؛ راہ دیکھنا؛ گھات میں یا تاک میں رهنا - (۷) مقابلہ کرنا؛ جھیلنا ؛ برداشت کرنا - ( ۸ ) سر تسلیم خم کرنا ؛ ماننا؛ تسلیم کرنا؛ اِطاعت کرنا - (۹) (نفی میں جیسے *I cannot a.*) برداشت کرنا؛ متحمل هونا؛ تحمل کرنا؛ ضبط کرنا -

**Abiding**, *a.* : مستقل؛ همیشہ کا؛ دوامی؛ پائدار؛ دیرپا -

**abidingly**, *adv.* : مستقلاً؛ دواماً وغیرہ -

**Abiet-** : (۱) یہ لفظ اکثر کیمیاوی ناموں کا جز هوتا هے- (۲) صنوبر یا گوند سے متعلق؛ صنوبری-

**Abigail**, *n.* : (بیگمات کی) خواص؛ پیش خدمت [Beaumont اور Fletcher کی کتاب "*The Scornful Lady*" میں ایک عورت کا نام ]

**Ability**, *n.* : (۱) صلاحیت؛ قابلیت؛ اهلیت؛ قوت؛ شکتی؛ قدرت (کِسی کام کے کرنے کی ) - ( ۲ ) اختیار؛ مجاز هونا ( قانونی ) - ( ۳ ) مالی حیثیت؛ استطاعت؛ مقدور ( کِسی مطالبے کے پورا کرنے کا ) - (۴) اِستعداد ؛ هوشیاری ؛ ذهانت -

*ab initio*, *adv.*: شروع سے؛ ابتدا سے؛ اول سے-

**Abiogenesis**, *n.* : بے جان مادے سے جانداروں کا پیدا هونا؛ خود زائی (ح)-

**abiogenetic**, *a.* : خود زائی اصول سے متعلق-

**abiogenetically**, *adv.*:- خودزا طریقے پر؛ خودزائی کے اصول کے مطابق-

**abiogenist**, *n.*: خودزائی کا معتقد -

**abiogenous**, *a.* : خود زائیدہ -

**Abiogeny**, *n.* = **abiogenesis** : — ABIOGENESIS دیکھو

**Abject**, *a.* & *n.*: (۱) حقیر؛ دنی؛ پست؛ فرومایہ؛ کمینہ-(۲) ذلیل؛ خوار؛ ارذل؛ قابل نفرت؛ نفرت انگیز؛ دنی؛ سفلہ؛ نفوا - (بائبل اور قدیم ) ذلیل ترین شخص؛ اسفل -

**abjectly**, *adv.*:- دنائت یا فرومایگی سے؛ رذیلانہ؛ رکیکانہ؛ فرومایہ وار-

**abjectness**, *n.* : - ذلت؛ پستی؛ دنائت؛ کمینہ پن؛ خواری؛ رکاکت-

**Abjection**, *n.* : (۱) ذلت؛ خواری؛ زبوں حالی؛ پستی- (۲) تذلیل؛ تحقیر -

**Abjuration**, *n.* : قسم یا حلف (اِنکاری)؛ توبہ؛ سوگند؛ تھاشی؛ دست برداری؛ لا دعویٰ هوجانا -

**Abjure**, *v.t.*: (۱) اِنکاری قسم کھانا؛ حلف پر دست بردار هونا یا چھوڑدینا ؛ توبہ کرنا - (۲) تجنا؛ چھوڑنا ( حلف یا قسم پر)؛ ( ترک وطن وغیرہ کی ) قسم کھا نا -

**Ablactation**, *n.* : دودھ بڑھائی؛ دودھ چھٹائی -

**Ablation**, *n.* : (۱) جزم؛ قطع؛ علیحدہ کرنا؛ کاٹنا (خاص کر جراحی میں کِسی حصّۂ جسم کو ) - (۲) (ارضیات) گھلنا ؛ فرسودگی؛ تحلیل؛ گھسنا (کسی چٹان یا برف کے ڈھیر کا پانی کے اثر سے)-

**Ablative**, *a.* & *n.* : اسم کی اخراجی حالت ( جس سے فعل کے ماخذ؛ سبب؛ وغیرہ یعنی "سے" کے معنی مستفاد هوتے هیں ) -

*A. absolute*: ...ی کی ایک مخصوص نحوی ترکیب هے -

**Ablaut**, *n.*: ...تق میں حروف عِلّت کی قاعدہ وار ...ق تبدیلی -

**Ablaze**, *adv.*&*pred.a.*: ...جلتا هوا؛ روشن؛ سوزاں؛ فروزاں؛ بھڑکتا ... مشتعل- (۲) دمکتا هوا ؛ روشن؛ چمکتا هوا ؛ تاباں - ...بر افروختہ؛ ذمل در آتش؛ مشتعل؛ بپھرا هوا -

**Able**, *a.* : ...هوشیار؛ قابل؛ لائق؛ ذکی؛ نریس - (۲) قابل؛ لائق ...سی کام کرنے کے ): اهل؛ قادر؛ صلاحیت رکھنے والا؛ اِستطاعت والا- ...

*-a.- bodied seaman* ( abbr. A.B. ) ' ملاح ... آزمودہ ... قانوناً کِسی کام کے کرنے کا اهل؛ مجاز-

**-able**, *suf.* : ...کے لائق؛ کرنے کا اهل؛ قابل؛ پذیر -

**Ablet, Ablen**, *n.* : ...ر کی قسم کی ایک سفید مچھلی؛ ...ہ مچھلی -

**Ablings, Ablins, Aiblins**, *adv.*: ...سکاچ اور شمالی انگلستان ...زبان میں) شاید؛ ممکن هے کہ -

**Abloom**, *adv.*&*pred.a.*: ...تہ؛ کِھلاهوا؛ شاداب؛ بہار پر؛ جوبن پر-

**Ablush**, *adv.*&*pred.a.* : ...رم سے) لال؛ تمتمایا هوا؛ عرق عرق-

**Ablution**, *n.* : ... ( عموماً جمع میں ) (مذهبی) صفائی؛ غسل؛ ...؛ اشنان ؛ نہان؛ طہارت (جسم؛ هاتھوں؛ یا متبرک برتنوں کی)- ... (معمولی) غسل؛ نہانا؛ حمام کرنا؛ دھونا؛ پاک کرنا؛ صاف کرنا ... (واحد میں ) دھوون ( وہ پانی جس میں کوئی چیز دھوئی گئی ... خاص کر رومن کیتھلک رسوم میں ) -

**ablutionary**, *a.* : ...رت ؛ وضو؛ غسل یا اشنان کے متعلق -

**Abnegate**, *v.t.* : ...سی چیز کا ) ترک کرنا؛ اِنکار کرنا؛ پرهیز کرنا؛ ...س کشی کرنا ؛ دست کش هونا ؛ ( کِسی حق یا عقیدے کا ) ...وڑ دینا -

**Abnegation**, *n.* : ... اِنکار؛ احتراز؛ ترک؛ چھوڑنا؛ پرهیز؛ نفس کشی - ... رو گردانی؛ دست کشی ؛ دست برداری؛ اِنحراف ( کِسی عقیدے ...رہ سے ) - (۳) ایثار؛ نفس کشی ؛ ضبط نفس؛ جی مارنا ( اب ... *-self* کے ساتھ آتا هے )-

**Abnormal**, *a.* : ... معمولی ؛ خلاف معمول؛ خلاف دستور؛ خلاف ...ت؛ مستثنیٰ؛ شاذ ؛ کِسی اصول یا نوع وغیرہ سے مختلف؛ ...لہ اعتدال سے هٹا هوا -

**abnormality**, *n.* : ...معمولی پن؛ شذوذ ؛ اِستثنائیت -

**abnormally**, *adv.*: ...ف معمول طور پر وغیرہ -

**Abnormity**, *n.* : ... ) بے قاعدگی؛ بےاعتدالی؛ زیادتی ( شِدّت ) - ... ) عجیب الخلقت؛ عجیب الهیئت ( شے ) ؛ عجیب و غریب؛ وحشت ...یز ( شے ) -

**Aboard**, *adv.*&*prep.* : ...) جهاز میں؛ جهاز پر؛ کشتی پر- (۲) (ایک ...از دوسرے کے ) متصل؛ پاس؛ قریب؛ پهلو بہ پهلو ( خاص کر ... *close* or *hard* ) - (۳) پر؛ میں؛ اندر؛ اوپر-

*fall a.* : ...ڑنا متصادم هونا( دوسرے جهاز سے ) -

*lay a.* : ...گ میں اپنے جهاز کو مخالف کے جهاز سے ملانا یا اُس کے ...س لانا ؛ جهاز بھڑانا -

**Abode**, *n.* : ... مکان؛ مسکن؛ گھر؛ رهنے کی جگہ؛ نرود گاہ؛ استھان؛ ...ے قیام؛ اُترنے کی جگہ - (۲) بود و باش؛ سکونت؛ قیام؛ توطن -

**boil**, *adv. & pred. a.* : ابلتا ہوا؛ کھولتا ہوا؛ جوش میں -

**bolish**, *v.t.* : (رسم و رواج وغیرہ کو) - موقوف کرنا؛ بند کرنا؛ اٹھادینا

**abolishable**, *a.* : قابل توڑ؛ بند کرنے، توڑنے، اٹھا دینے کے قابل -

**abolisher**, *n.* : موقوف کرنے والا -

**abolishment**, *n.* : موقوفی؛ بند ہو جانا -

**bolition**, *n.* : انسداد؛ منسوخی؛ موقوفی؛ (اٹھارویں اور انیسویں صدی میں) رسم غلامی کا انسداد -

**abolitionism**, *n.* : تحریک انسداد غلامی؛ انسدادیت -

**abolitionist**, *n.* : انسدادی؛ حامی انسدادیت؛ انسداد غلامی کا حامی -

**bominable**, *a.* : (۱) شنیع؛ کریہہ؛ مکروہ؛ قابل نفرت؛ حقیر؛ نفرت انگیز؛ بد قوارہ؛ کریہہ المنظر؛ ارذل (اخلاق کے اعتبار سے) - (۲) (مبالغے کے لیے) ناگوار؛ غیر خوش آیند؛ برا؛ ناگوار خاطر؛ مذموم؛ قبیح

**abominableness**, *n.* : شناعت؛ نفرت انگیزی؛ کراہت آگینی؛ مکروہ پن؛ بد قوارہ پن؛ بد ہیئتی -

**abominably**, *adv.* : رذیلانہ؛ مکروہانہ؛ حقیرانہ؛ قابل نفرت طریقے پر -

**bominate**, *v.t.* : (۱) نفرت کرنا؛ حقارت کرنا؛ کراہت کرنا- (۲) (مبالغہ) ناپسند کرنا؛ قبیح سمجھنا؛ مذموم سمجھنا-

**bominate**, *a.* : (شاعری) نفرت زدہ؛ محقر-

**bomination**, *n.* : (۱) نفرت؛ کراہت؛ تنفر - (۲) شناعت؛ بدکاری؛ قابل نفرت عادت یا کام؛ مذموم (حرکت یا عادت)؛ فعل قبیح؛ قباحت - (۳) نفرت انگیز کام؛ لعنت زدہ؛ ملعون؛ خبیث (شخص یا فعل) -

**bor.ginal**, *a. & n.* : (۱) کہن بود؛ کہن باش؛ اصلی؛ ملکی؛ دیسی؛ پراچین؛ پہلے کا؛ پرانا؛ قدیم (طبعی اشیا اور اقوام جو کسی ملک میں پہلے سے آباد ہوں) - *Aboriginals* : (*n.pl.*) ٹھیٹ دیسی؛ اصلی باشندے؛ ملکی باشندے؛ پراچین لوگ؛ قدیم رہنے والے (چیزوں کے لیے شاذ) -

**aboriginality**, *n.* : قدامت؛ قدیم توطن؛ ٹھیٹ دیسی پن -

**aboriginally**, *adv.* : بہ طریق قدامت یا اولیت؛ پراچین لوگوں کی طرح؛ قدیمانہ -

**borigines**, *n. pl.* : پراچین لوگ؛ قدیم یا اصلی باشندے؛ (استعارۃً) بدوی؛ جنگلی باشندے (ملکی درختوں اور جانوروں کے لیے بھی مستعمل ھے) -

**bort**, *v.i.* : (۱) اسقاط ہونا؛ حمل گرنا؛ پیٹ گرنا - (۲) (حیاتیات) بانجھ رہ جانا؛ غیر مثمر رہنا؛ ادھ کچرا رہ جانا؛ مرجھاجانا- ٹھٹھر جانا (درخت، جانور، افراد، قوم، یا اعضاے جسم کا) - اٹھان کا مارا جانا -

**borted**, *a.* : (۱) کچا بچہ؛ کم دن کی پیدائش (وہ بچہ جو قبل از وقت پیدا ہو) - (۲) نیم ساختہ؛ ادھورا؛ ادھ کچرا؛ غیرمکمل؛ ناقص - (۳) وہ چیز جس کا نمو پورا نہ ہوا ہو -

**bortion**, *n.* : - (۱) اسقاط؛ پیٹ گرنا؛ کچا بچہ ہونا؛ گربھ پات - (۲) اسقاط کرانا؛ حمل گرانا؛ پیٹ گرانا - اسی سے مسقط؛ پیٹ گرانے والا؛ اسقاط کرانے والا (**abortionist**) - (۳) افسردگی؛ ٹھٹھرا پن؛ ادھورا پن؛ ناقص نشو و نما؛ سقم (کسی عضو وغیرہ کا)- (۴) بونا؛ بد قوارہ (مخلوق) - (۵) ناکامی؛ عدم تکمیل (کسی تجویز یا کام کی) -

**Abortive**, *a.* : (۱) ناقص؛ کچا؛ ادھ کچرا؛ غیر مکمل (ولادت وغیرہ) - (۲) لا حاصل؛ فضول؛ بے کار؛ ناکام؛ اسپھل؛ اکارت - (۳) ابتدائی؛ اولی؛ اصلی (عضو وغیرہ جس کی اٹھان ماری گئی ہو) - (۴) افسردہ؛ ٹھٹھرا ہوا؛ مرجھایا ہوا؛ نیم ساختہ -

**abortively**, *adv.* : رائگاں یا ناقص طور سے؛ کچے پن سے؛ بے فائدہ -

**abortiveness**, *n.* : خامی؛ ناکامی؛ ادھ کچرا پن؛ افسردگی؛ مرجھاھٹ -

**Abound**, *v.i.* : (۱) چھلکنا؛ لبالب ہونا؛ ابل پڑنا (کسی ظرف سے رقیق شے کا)؛ بھر پور ہونا - (۲) بہتات سے ہونا؛ کثرت سے ہونا؛ وافر ہونا؛ بافراط ہونا؛ (کسی جگہ میں وبا یا کھٹملوں، جوؤں، وغیرہ کا) کثرت سے ہونا -

*a. in* : مالا مال ہونا؛ (کوئی چیز) کثرت سے رکھنا؛ بھرا ہوا ہونا؛ بھر پور ہونا؛ بہت ہونا -

*a. with* : پٹا ہوا ہونا؛ بھرا ہوا ہونا؛ بھرا پرا ہونا (کسی چیز سے) -

**About**, *adv.&prep.* : (۱) اطراف میں؛ چاروں طرف-(۲) کسی مرکز کے گرداگرد؛ ارد گرد جیسے اپنے گردا گرد دیکھو *look a. you* - (۳) کسی طرف؛ کسی رخ؛ آس پاس؛ (*hang a. the door*) دروازے کے آس پاس رہنا - (۴) یہاں وہاں؛ ادھر ادھر؛ جا بجا؛ ہر کہیں (*order a., move a.*) - (۵) کم و بیش؛ تخمیناً؛ تقریباً؛ لگ بھگ (تعداد، پیمانے یا درجے کے اعتبار سے) *a. midnight, a. half.*- (۶) پھر کر؛ گھوم کر؛ پلٹ کر: *right-a. turn, the wrong way a.* - (۷) چاروں طرف مخاطب ہوکر؛ ہر طرف پھر کر (*take turns a., read verse a.*) - (۸) مشغول؛ مصروف؛ فکر میں (*what are you a.?*) - (۹) متعلق بہ؛ بابت؛ نسبت؛ بارے میں (*quarrels a. trade*) - (۱۰) گھوم کر؛ چکر کاٹ کر؛ پھیر دے کر؛ گھوم گھام کر (*went a long way a.*) - (۱۱) عنقریب؛ بالکل ہی؛ تقریباً -

**About**, *v.t.* : جہاز کا رخ بدل کر دوسرے رستے پر لانا -

**About-sledge**, *n.* : لوہار کا سب سے بڑا ہتوڑا -

**Above**, *adv.& prep.* : (*Adv.*) (۱) اوپر؛ بالا-(۲) سر کے اوپر؛ بلندی پر؛ اونچے پر؛ بلند - (۳) کوٹھے پر؛ اوپر (چشمے کے منبع کی طرف؛ چڑھاو کے رخ) - (۴) آسمان پر؛ عالم بالا میں؛ دوسری دنیا میں - (۵) اوپر کی طرف - (۶) بالا (جیسے مذکورۂ بالا؛ محولۂ بالا)؛ پہلے (جیسے "پہلے لکھا جا چکا ھے"؛ اوپر ("اوپر لکھ آئے ھیں") - (۷) علاوہ؛ مزید (برآں) (*over and a.*) - (*Prep.*) (۱) بر؛ بالا؛ پر؛ اوپر؛ زیادہ (*a. par*) - (۲) اوپر؛ باہر (*head a. water*) - آگے؛ اوپر (*not traced a. third century*) - (۳) ارفع؛ اعلیٰ (*a. criticism*) - (۴) ارفع؛ بلند تر: *he is a.* *meanness* - (۵) اھم ترین؛ سب سے زیادہ؛ سب سے بڑھ کر (*a. all*) - (۶) کچھ اوپر؛ جیسے کچھ اوپر سو (*a. a hundred*) -

**Above-board**, *adv.& pred.a.*: (۱) علانیہ؛ کھلم کھلا؛ برملا- (۲) بےلاگ؛ کھرا؛ صاف؛ بے کم و کاست-

*ab ovo, adv.*: بالکل شروع سے؛ باوا آدم سے لے کر (اُن بیانات کے لیے استعمال ہوتا ھے جو اُکتانے والے ہوتے ہیں) -

**Abracadabra**, *n.*: (۱) منتر؛ جادو کے بول؛ ٹونا؛ انچھر- (۲) بڑبڑانا - (۳) تعویذ مثلث (جادو کے لفظ جو مثلث کی شکل میں لکھ کر پہنے جاتے ہیں اور دافع امراض تصور کیے جاتے ہیں)-

**Abrade**, *v.t.*: گُھرچنا؛ چھیل ڈالنا؛ رگڑ ڈالنا؛ گھسنا (جلد وغیرہ کو زور سے) -

**Abranchial, Abranchiate**, *a.*: بے گلپھڑے کا؛ بن گل پھڑا -

**Abrasion**, *n.*: رگڑ؛ کھرچ؛ خراش؛ کھرینچ (جو جلد کے گھسنے سے ہو)-

**Abreast**, *adv.& prep.*: (۱) ہم صف؛ پہلو بہ پہلو؛ دوش بدوش؛ برابر برابر - (۲) ہم قدم؛ ساتھ ساتھ (ترقی، خیال، زمانے وغیرہ کے)-
*a. the times*: زمانے کے ساتھ ساتھ؛ زمانے کے ہم قدم؛ اقتضائے زمانہ کے مطابق-

**Abridge**, *v.t.*: (۱) مختصر کرنا؛ کم کرنا (ملاقات وغیرہ کو) - (۲) مختصر کرنا؛ خلاصہ کرنا؛ اختصار کرنا؛ تلخیص کرنا (کتاب وغیرہ کی)- (۳) گھٹانا؛ محدود کرنا؛ کم کردینا (آزادی کو)- (۴) محروم کرنا (کسی شخص کو حق وغیرہ سے) -

**Abridgment, -ement**, *n.*: (۱) تخفیف؛ گھٹانا؛ کمی؛ اختصار (وقت یا محنت کا) - (۲) کمی؛ گھٹاو؛ روک؛ تحدید؛ محرومی (حقوق وغیرہ سے)- (۳) تلخیص؛ خلاصہ؛ اختصار؛ ملخص؛ لب لباب (کتاب وغیرہ کا) -

**Abroach**, *adv.& pred. a.*: سوراخ دار؛ چھید کیا ہوا (پیپے وغیرہ میں، تاکہ عرق بہ سکے) -

**Abroad**, *adv.&n.*: (۱) سب طرف؛ ہر طرف؛ دور دور؛ جہاں تہاں - (۲) سائر؛ پھیلی ہوئی (افواہ وغیرہ) - (۳) باہر؛ پردیس میں؛ غیر ملکوں میں؛ (*n.*) غیر ملک - (۴) غلط؛ کہیں کا کہیں؛ اناپ شناپ (*all a.*)-

**Abrogate**, *v.t.*: منسوخ کرنا؛ ترک کرنا؛ اُٹھادینا (قانون یا رسم کو)-

**Abrogation**, *n.*: فسخ؛ تنسیخ؛ ترک -

**Abrupt**, *a.*: (۱) ایکا ایکی؛ یکایک؛ دفعتہً؛ بے سان گمان؛ اچانک؛ ناگہاں؛ ناگہانی؛ بےربط؛ بےجوڑ - (۲) ڈھالو؛ کھڑا نشیبی؛ کٹوا سا - (۳) (نباتیات) مقصور؛ مقطوع؛ کٹا سا - (۴) (ارضیات) پھٹ نکلا؛ دفعتہً اُبھرنے والا (زمین کے طبقوں سے) -
**abruption**, *n.*: یکایک علیحدگی؛ اِنقطاع؛ جھڑ پڑنا (جسم کے کسی حصے کا) -
**abruptly**, *adv.*: ایکاایکی؛ دفعتہً؛ یکایک؛ ناگہاں طور پر؛ بےجوڑ؛ بےربط-
**abruptness**, *n.*: جلدی؛ اضطرار؛ بے ربطی؛ بےسان گمان ہونا؛ ناگہانی پن-

**Abs-**, *pref.*: از؛ سے؛ دور؛ علیحدہ کے معنوں میں - دیکھو -AB-

**Abscess**, *n.*: دنبل (دمل)؛ پھوڑا؛ جسم میں پیپ کا پڑنا

**Absciss(e)** (pl.-*es*), **Abscissa** (pl.-*ae*), *n.*: فصلہ؛ (ہندسہ) دو علی القوائم خطوط میں سے کسی ایک پر ایک نقطے سے عمود گرایا جائے تو نقطۂ تقاطع سے اُس عمود کے فاصلے کو فصلہ کہتے ہیں-

**Abscission**, *n.*: (۱) (جراحی) چیر پھاڑ؛ کاٹ ڈالنا؛ بزور علیحدہ کر دینا

**Abscond**, *v.i.*: فرار ہونا؛ بھاگنا؛ خفیہ طور پر چل دینا؛ روپوش ہونا-
**abscondence**, *n.*: روپوشی؛ فرار (قانونی مواخذے سے بچنے کے لیے)-
**absconder**, *n.*: مفرور؛ فراری -

**Absence**, *n.*: (۱) غیر موجودگی؛ غیر حاضری - (۲) عدم موجودگی؛ جدائی؛ پیٹھ پیچھے؛ غیاب - (۳) عدم؛ فقدان؛ کسی چیز کا نہ ہونا - (۴) خیال کا بھٹکنا؛ دماغ کا حاضر نہ ہونا؛ خلائے ذہن (*a. of mind*) - (۵) پکار؛ اسم وار؛ ی حاضری -

**Absent**, *a.*: (۱) غیر حاضر؛ غیر موجود؛ غائب؛ معدوم؛ مفقود - (۲) کھویا ہوا؛ پراگندہ دماغ؛ گم صم -
**absently**, *adv.*: بے خیالی سے -
**absent-minded**, *a.*: کھویا ہوا؛ گم؛ غوطہ میں؛ پراگندہ دماغ-
**absent-mindedly**, *adv.*: بے خیالی سے؛ خیالات کی پراگندگی سے -
**absent-mindedness**, *n.*: بے خیالی؛ خیالات کی پراگندگی-
**absentness**, *n.*: عدم حضوری؛ غیر حاضری؛ عدم موجودگی کی حالت -

**Absent**, *v.refl.*: اپنے آپ کو غیر حاضر رکھنا؛ غائب یا غیر حاضر رہنا؛ موجود نہ رہنا -

**Absentee**, *n.*: (۱) غیرحاضر (شخص یا فریق) - (۲) غائب باش؛ غیرحاضر باش (وہ جو بالعادت اپنے گھر سے علیحدہ رہتا ہو، خصوصاً ایسا زمیندار)؛ رقت پر بیٹھ رہنے والا یا غائب ہوجانے والا -
**absenteeism**, *n.*: غائب باشی؛ غیر حاضر باشی-

**Absidal**, : دیکھو APSIDAL -

**Absinth**, *n.*: (۱) افسنتین؛ دونا مروا (درخت) - (۲) جوہر افسنتین؛ افسنتینی شراب -

*absit omen*: (لاتینی فقرہ) "خدا کرے میرے الفاظ میں کوئی فال بد نہ ہو"- خدا نکردہ؛ خدا نخواستہ؛ میرے مُنہ میں خاک -

**Absolute**, *a.*: (۱) بالکل؛ مطلق؛ پورا؛ کامل؛ محض؛ نرا؛ خالص - (۲) خود مختار؛ غیر پابند؛ آزاد - (۳) مطلق العنان - (۴) (نحو) مطلق؛ نحوی تعلق سے آزاد - (۵) مطلق (اضافی یا تقابلی کا ضد) - (۶) بلا قید؛ غیر مشروط- (۷) قایم بالذات؛ واجب الوجود؛ قایم بالاصل؛ فرد؛ جوہر (جو بغیر کسی اضافیت اور تعلق کے واجب الفہم ہو) -
**absoluteness**, *n.*: مطلق؛ کلیت؛ مطلق العنانی؛ بےتعلقی؛ مطلقیت؛ اُلوہیت

**Absolutely**, *adv.*: (۱) بذاتہ؛ بالذات - (۲) خود مختارانہ؛ آزادانہ- (۳) غیر مشروط طریقے پر - (۴) بلا لواحقات معمولی جیسے ایک متعدی فعل کا استعمال بغیر مفعول کے - (۵) ناطق؛ وجوباً- (۶) اتماماً؛ مجملاً (یعنی حاصل کلام)؛ کُلیتہً؛ قطعاً؛ مطلقاً؛ بالکل - (۷) (نفی کے ساتھ) بالکل نہیں؛ ہرگز نہیں؛ قطعاً نہیں؛ مطلق نہیں -

**Absolution**, *n.*: (۱) خلاصی؛ آزادی؛ بریت؛ برائت؛ گلو خلاصی؛ چھٹکارا (کسی گناہ، حکم یا ذمہ داری سے) - (۲) مغفرت؛ بخشش؛ عفو گناہ؛ اعلان نجات؛ عذاب یا مذہبی سزا سے معافی؛ آمرزش - (۳) معافی؛ بخشش؛ آمرزش؛ نجات (عام معنوں میں) -

**Absolutism**, *n.*: (۱) (دینیات) یہ عقیدہ کہ نجات اور مکتی کے

باب میں خدا مالک مطلق ھے؛ مطلقیت - (۲) (سیاسیات) مطلق العنانی؛ استبدادیت؛ اصول حکومت شخصی؛ استبداد پسندی-

**Absolutist**, *n.* : (۱) معتقد مطلقیت؛ مطلقی؛ استبدادی؛ مستبد؛ استبدادی حکومت کا حامی؛ استبداد پسند - (۲) فلسفی جو معروض و موضوع میں فرق نہیں سمجھتا؛ اطلاقی -

**Absolve**, *v.t.*: (۱) معافی دینا؛ بری الذمہ کرنا؛ چھٹکارا دینا (گناہ، الزام یا ذمہ داری سے)- (۲) چھوڑ دینا؛ رہا کردینا؛ مخلصی دینا (جرم سے)؛ بے گناھی کا حکم سنانا؛ بخشنا -

**Absonant**, *a.* : غیر موزوں؛ بے سُر؛ بے تال؛ بے جوڑ؛ خارج از آھنگ؛ بے محل؛ غیر معقول -

**Absorb**, *v.t.* : (۱) ھضم کرجانا؛ گھُل مل جانا (اِس طرح سے کہ اپنی شخصیت گُم ھوجاۓ)؛ داخل کرلینا؛ مدغم کرلینا - (۲) جلب توجہ؛ انجذاب توجہ؛ انعطاف توجہ یا منہمک کرلینا - (۳) سوک لینا؛ جذب کرنا؛ کھینچنا؛ پی جانا؛ چوسنا (مائعات وغیرہ کو) - (۴) جذب کرلینا؛ کھینچ لینا؛ تجاذب ھونا (کیمیاوی عمل سے روشنی، حرارت، وغیرہ کا)-

**Absorbable**, *a.* : جذب پذیر؛ انجذاب پذیر؛ منجذب -

**absorbability**, *n.*: جذب پذیری؛ انجذاب؛ جذب ھونے کی قابلیت-

**bsorbed**, *a.*: منہمک، مشغول؛ دھن میں لگا ھوا؛ ڈوبا ھوا (کسی شغل میں)؛ بے سدھ؛ مستغرق-

**absorbedly**, *adv.* : انہماکاً؛ دھن میں؛ استغراقاً -

**Absorbefacient**, *a.& n.* : (۱) یابس؛ جاذب؛ جذب کرنے یا سکھانے والی چیز (زخم وغیرہ کو) - (۲) یابس (شے)؛ محلل؛ مندمل کرنے والی چیز؛ جالب -

**Absorbent**, *a.& n.* : (۱) کھینچنے والا؛ چوسنے والا؛ جاذب؛ جالب- (۲) (وہ شے جس میں یہ صفات ھوں)؛ شاربہ - (۳) (درختوں یا جانوروں کی وہ رگ جس میں غذا کھینچنے کی صلاحیت ھوتی ھے) جاذب غذا رگ -

**Absorbing**, *a.* : دلاویز؛ دلکش؛ جالب توجہ؛ جاذب توجہ؛ منہمک رکھنے والی (چیز)-

**Absorption**, *n.* : (۱) جذب؛ تحلیل؛ حل؛ (کسی چیز کا دوسری چیز میں) گھل مل کر غائب ھونا- (۲) تحلیل؛ (ریشوں کو طبعی یا طبعی طریقے سے تحلیل کرنا) - (۳) انہماک؛ مشغولیت؛ استغراق؛ دھن - (۴) تشرب؛ تجاذب (مائعات، روشنی، غذا، وغیرہ کا) -

**absorptive**, *a.* : جاذب؛ محلل؛ کھینچنے والا -

**absorptiveness**, *n.* : جذبیت؛ قوت جذب؛ تجاذب-

**Absquatulate**, *v.i.*: چل دینا؛ بھاگ کھڑا ھونا؛ (امریکا والوں کا بنایا ھوا مزاحی لفظ جس میں لاتینی سابقہ اور لاحقہ لگایا گیا ھے)-

**Abstain**, *v.i.*: (۱) باز رھنا؛ دور رھنا؛ بچنا؛ محترز رھنا؛ حذر کرنا؛ اجتناب کرنا - (۲) (منشیات سے) پرھیز کرنا -

**abstainer**, *n.*: }
**abstaining**, *a.*: } مجتنب؛ محترز؛ پرھیز کرنے والا (نشوں سے) -

**Abstemious**, *a.* : (۱) روکھی سوکھی؛ موٹی جھوٹی (غذا) (۲) پرھیزگار؛ محتاط (خاص کر کھانے پینے میں)-

**abstemiously**, *adv.*: پرھیزگارانہ؛ محتاط طریقے سے -

**abstemiousness**, *n.* : پرھیز گاری؛ احتیاط-

**Abstention**, *n.* : (۱) پرھیز؛ احتراز (لذات سے) - (۲) علیحدگی؛ اجتناب؛ بچنا؛ بازرھنا (ووٹ دینے سے)-

**Abstergent**, *a.& n.* : (۱) صاف کرنے والا؛ میل نکالنے والا - (۲) مصفی؛ تنقیہ کرنے والی (دوا) -

**Abstersion**, *n.* : صفائی؛ دھونا؛ تنقیہ -

**Abstersive**, *a.* : مصفی؛ صاف کرنے والی؛ دھونے والی (چیز)-

**Abstinence**, *n.* : احتراز؛ اجتناب؛ باز رھنا؛ پرھیز گاری (منشیات وغیرہ سے)؛ نفس کشی -

*total a.*: منشیات سے قطعی یا کلی اجتناب -

**abstinency**, *n.* : پرھیز گاری؛ کم خوری -

**Abstinent**, *a.* : پرھیز گار؛ محتاط؛ کم خور-

**Abstinently**, *adv.*: پرھیز گاری کے ساتھ -

**Abstract**, *a.* : (۱) منتزع (وہ شے جو مادے، مثال یا دستور سے علیحدہ ھو)؛ مجرد؛ غیر مقرون - (۲) ذھنی؛ خیالی (عملی کا ضد) - (۳) دقیق؛ باریک؛ پیچیدہ؛ نازک؛ مشکل؛ مجرد - (*in the a.*) مجرداً؛ مثالاً؛ نظری طریق پر -

**abstractly**, *adv.*: مجرداً؛ غیر مقرون طریقے پر؛ انتزاعاً؛ ذھنی یا نظری طریق پر -

**abstractness**, *n.* : تجرید؛ نظریت -

**Abstract**, *n.* : (۱) روح؛ مغز؛ جوھر؛ خلاصہ؛ ملخص؛ ماحصل - (۲) منتزع یا مجرد حد (*a. term*) -

**Abstract**, *v.t.* : (۱) اخذ کرنا؛ نکالنا؛ الگ کرنا؛ جدا کرنا؛ علیحدہ کرنا - (۲) چُرانا؛ نکال لے جانا - (۳) ھٹانا؛ بٹانا؛ مشغول رکھنا؛ مصروف رکھنا (توجہ وغیرہ کو کسی چیز میں) - (۴) تجرید؛ منتزع کرنا - مقرون کلی پر غور یا تصور کرنا - (۵) خلاصہ کرنا؛ مختصر کرنا؛ تلخیص کرنا؛ نچوڑنا -

**Abstracted**, *a.* : محو؛ منہمک؛ مستغرق (کسی دُھن میں)؛ غیر متوجہ (کسی چیز سے)؛ کسی اور ھی خیال میں ڈوبا ھوا-

**abstractedness**, *n.* : استغراق؛ انہماک؛ توجہ کا بٹا ھوا ھونا؛ دُھن؛ محویت-

**Abstractedly**, *adv.*: (۱) انتزاعاً؛ مجرداً؛ ذھنی یا تصوری طریقے پر - (۲) علیحدہ طریقے پر؛ منفرداً - (۳) دُھن میں؛ انہماک میں -

**Abstraction**, *n.*: (۱) علیحدگی؛ جدائی؛ ھٹانا؛ الگ کرنا - (۲) چوری؛ سرقہ - (۳) تجرید؛ انتزاع (کسی کلی کو اُس کے مادے اور مقرون لواحقات سے علیحدہ کرنا) - (۴) تصور مجرد؛ تصور منتزع - (۵) خیالی؛ مثالی؛ تصوری؛ قصر ھوائی (اسی سے خیال پرست؛ وھمی *abstraction-monger*) - (۶) خالی الذھن ھونا؛ استغراق؛ محویت؛ غفلت (کسی چیز سے)؛ بے خبری -

**Abstruse**, *a.* : دقیق؛ مشکل؛ عسیرالفہم؛ پیچیدہ؛ کٹھن؛ غامض -

**abstrusely**, *adv.*: اشکال کے ساتھ؛ پیچیدگی کے ساتھ؛ غامضانہ -

**abstruseness**, *n.* : غامضیت؛ دقت؛ پیچیدگی؛ باریکی؛ اشکال-

**Absurd**, *a.* : مہمل؛ فضول؛ لغو؛ بے سروپا؛ خلاف عقل؛ غیر موزوں؛ بے تکا؛ بے جوڑ؛ بعیدازقیاس؛ نا معقول؛ بیہودہ؛ لچر- ابلہانہ؛

**absurdly**, *adv.* : بے تکے پن سے؛ بے سروپا طریقے پر -

**Absurdity**, *n.*: (۱) لغویت؛ بے سروپائی؛ نا معقولیت؛ بے وقوفی؛ بے تکا پن؛ ابلہی - (۲) وہ شے یا فعل جو مہمل یا لغو ہو -

**Abundance**, *n.*: (۱) کثرت ؛ زیادتی؛ وفور؛ اِفراط؛ بہتات؛ فراوانی- (۲) شدّت؛ اُبل پڑنا (جذبات کا) - (۳) ہجوم؛ انبوہ؛ مجمع؛ ریل پیل ( اشخاص کا)؛ ازد حام- (۴) دولت؛ مال؛ ثروت -

**Abundant**, *a.*: کثیر؛ زیادہ؛ مفرط؛ وافر؛ بہت -

**abundantly**, *adv.*: اِفراط سے؛ کثرت سے؛ بہتات سے -

*ab urbe condita*, *adv.*: ( قدیم رومیوں کا برسوں کے شمار کرنے کا طریقہ) : شہر روما کے آباد ہونے کے وقت سے -

**Abuse**, *v. t.*: (۱) غلط اِستعمال کرنا؛ ناجائز اِستعمال کرنا؛ بیجا فائدہ اُٹھانا؛ اِستفادۂ بے جا کرنا - (۲) (متروک) دھوکا دینا؛ فریب دینا - (۳) ناجائز برتاو کرنا؛ بد سلوکی کرنا - (۴) تہمت دھرنا؛ بُرا بھلا کہنا؛ آبرو اُتارلینا؛ عزت لینا؛ گالی دینا -

**Abuse**, *n.*: (۱) ناجائز؛ انتفاع؛ غلط اِستعمال؛ بے جا صرف؛ اِفراط و تفریط - (۲) بُری ریت؛ بُرائی؛ خرابی؛ بُرا دستور؛ بُرا رواج - (۳) گالی؛ دشنام؛ آبرو ریزی؛ سخت کلامی -

**abusive**, *a.*: ہتک آمیز ؛ آبرو ریز؛ مُنہ پھٹ؛ بد لگام؛ بیہودہ ؛ نامہذب -

**abusively**, *adv.*: ہتک آمیز طرز سے

**abusiveness**, *n.*: آبرو ریزی؛ دشنام دہی؛ بد لگامی؛ بد زبانی؛ ہتک آمیزی

**Abut**, *v.i.*: (۱) چھونا؛ متصل ہونا؛ مِلا ہوا ہونا؛ سرے پر ہونا؛ ہم سرحد ہونا؛ ہمسایہ ہونا - (۲) کِسی چیز پر ختم ہونا؛ جامِلنا - (۳) سہارے پر ہونا ؛ ٹِکا ہوا ہونا ( کِسی چیز پر ' عمارتوں کے لیے ) -

**Abutment**, *n.*: (۱) اڑواڑ؛ ٹیکچی؛ (سہارا جو پہلو کی طرف سے دیا جائے یا جِس پر کوئی محراب یا پل قایم ہو ) دھنی؛ پایہ؛ ستون - (۲) نقطۂ اتصال؛ جہاں سہار دینے اور لینے والی چیزیں مِلیں ؛ جوڑ -

**Abutter**, *n.*: (قانون) ہمسایہ؛ (وہ شخص جو متصل یا محاذی جائداد کا مالک ہو) ؛ شفیع ( جِس کو حق شفعہ پہنچتا ہو ) -

**Aby, Abye**, *v.t.*: (متروک) روپیہ دے کر چُھڑانا؛ فک رہن کرنا؛ ہرجانہ؛ جرمانہ ادا کرنا؛ ڈانڈ بھرنا -

**Abysm**, *n.*: ABYSS کی قدیم شکل جو شعر میں اب بھی مستعمل ہے- دیکھو ABYSS

**Abysmal**, *a.*: عمیق؛ اتھاہ؛ بے پایاں (نیز مجازاً) -

**Abyss**, *n.*: (۱) پاتال؛ عالم اسفل؛ تحت الثریٰ - (۲) قعر؛ غار؛ عمق؛ اتھاہ گھاٹی یا کھڈ - (۳) گہرائی؛ عمق (جیسے *a. of light*)-

**Abyssal**, *a.*: (اصطلاحاً ) قعر بحر (سطح سمندر سے ۳۰۰ بلی نیچے ) ؛ (لغوی) بے اندازہ گہرا اتھاہ؛ بلیوں گہرا -

**Ac-**, *pref.*: سابقہ جو ( *qu-, k-, c-,* ) سے شروع ہونے والے الفاظ کے پہلے آتا ہے -

**–ac**, *suf.*: لاحقہ جو صفات بنانے کے لیے لگادیا جاتا ہے -

**Acacia**, *n.*: (۱) ببول؛ کیکر - (۲) نقلی ببول - (۳) صمغ عربی -

**Academe**, *n.*: یہ لفظ غلطی سے شاعری میں ( بمعنی مجلس علمی یونانی؛ جامعہ یا کلیہ ) اِستعمال ہوا ہے (دیکھو ACADEMY )

**Academic**, *a.& n.*: (۱) درس افلاطونی سے متعلق؛ مذہب افلاطون کا پیرو - (۲) تشکیکی؛ مشکک - (۳) قدیم افلاطونی فلسفی؛ حکیم اشراقی - (۴) علمی؛ عالمانہ؛ ( اور اِسی مناسبت سے ) اصولی؛ تجریدی؛ غیر عملی؛ معقولی؛ خشک منطقی - (۵) (واحد میں ) رکن جامعہ؛ مقلد جامد؛ کٹھ مُلا؛ اندھا پیرو ( کِسی جماعت علمی کے اصول کا)- (۶)(جمع میں) دلائل عقلی؛ منطق؛ نظری دلیلیں؛ جامعہ کا لباس طیلسان؛ قبائے جامعہ - (۷) مجلس علمی کی رکنیت -

**Academical**, *a.*: (۱) متعلق بہ کلیہ یا جامعہ کالج یا یونیورسٹی سے متعلق)؛ درسی؛ علمی - (۲) (جمع میں) کلیہ کی وردی؛ لباس کلیہ -

**Academically**, *adv.*: اصولاً؛ نظری طور پر؛ غیر عملی طورپر؛ (کبھی کبھی مذکورہ بالا دونوں الفاظ کا مفہوم یہی ہوتا ہے) -

**Academician**, *n.*: مجلس علمی یا مجلس فنون کا رکن ( خصوصاً Royal Academy of Arts کا ) -

**Academy**, *n.*: (۱) ایتھنس کے نزدیک ایک باغ جہاں افلاطون درس دیا کرتا تھا؛ اکیڈیمی - (۲) افلاطونی نظام فلسفہ؛ فلسفہ اشراقی؛ حکمائے اشراقیین- (۳) درسگاہ؛ تعلیم گاہ؛ جامعہ( کبھی کبھی طنزاً یا فخراً جامعہ اور مدرسے کی وسطی درسگاہوں کے لیے بھی بولا جاتا ہے ) - (۴) کِسی خاص فن کی درسگاہ یا تربیت گاہ - ( ۵ ) انجمن ترقی ادب یا ترقی فن ؛ کوئی علمی یاادبی مجلس جِس کی رکنیت باعث افتخار ہو ( خصوصاً Royal A. of Arts - (۶) Royal Academy کی سالانہ نمائش -

**Acadian**, *a. & n.*: نووا اسکوشیا ( امریکا ) کا باشندہ؛ اکادی

**–acal**, *suf.*: ایک توصیفی لاحقہ -

**Acaleph(e)**, *n.*: بچھوا؛ ( Jellyfish ) رخوہ ( ایک قسم کی مچھلی) ( سمندری ) -

**Acalyc–**: یہ لفظ بعض اصطلاحی نباتی اسماء کے اصلی جز کے طور پر استعمال ہوتا ہے -

**Acanthus**, *n.*: (۱) خار دار درختوں کی ایک نوع ؛ طابة الشوک؛ شوكةالیہود - (۲) ایسے درختوں کا نقش جو یونانی وضع کی عمارات میں خوبصورتی کے لیے بنایا جاتا ہے -

**Acapsular**, *a.*: (نباتیات) بے قبہ؛ بے تودا؛ نتودا (جس میں تودا یعنی بوندا نہ ہو )-

**Acardiac**, *a.*: (نطلیات) فاقدالقلب؛ بے قلب-

**Acarpellous**, *a.*: (نباتیات) جس میں بقچۂ گل نہ ہو؛ بے بقچہ-

**Acarpous**, *a.*: ( نباتیات ) بے پھل؛ غیر مثمر؛ بے ثمر (جس میں پھل نہ پیدا ہو)؛ عدیم الثمر -

**Acatalectic**, *a. & n.*: ( عروض ) سالم ( بحر جس کا ایک رُکن بھی کم نہ ہو ) -

**Acatalepsy**, *n.*: (۱) خارج از فہم ہونا؛ دقت؛ دشواری؛ ناقابل فہم ہونا - (۲) (فلسفہ) مظنونیت؛ مشکوکیت؛ ( کسی معروض کی وہ صفت جو کسی موضوع کی لا ادریت پر دلالت کرے ) علت لا ادریت -

**acataleptic**, *a.*: بعید از فہم؛ خارج از عقل -

**Acaulous**, *a.*:
**Acaulescent**, *a.*:
**Acauline**, *a.*:
**Acaulose**, *a.*:
( نباتیات ) بے تنہ؛ بے ساقا ( جس کا تنہ بہت چھوٹا ہو ) ؛ صغیرالساق ؛ چھوٹے تنے والا -

**Accadian**, *a. & n.*: (۱) عکادی؛ شناری؛ عکاد کے متعلق (کتاب پیدائش، باب ۱۰ آیت ۱۰) - (۲) قدیم اشوری اور عکادی زبان جو پیکانی خط میں پائی گئی ھے -

**Accede**, *v. i.*: (۱) آغاز کرنا؛ شروع کرنا (کسی عہدے کے کام کو) - (۲) شامِل ہونا؛ شریک ہونا؛ جا مِلنا (کسی جماعت میں) - (۳) مقر ہونا؛ راضی ہونا؛ رضامندی ظاہر کرنا؛ "ہم خیال ہو جانا؛ مان لینا (کسی رائے یا مصلحت کا) -

*accelerando*: (فن موسیقی کا ایک اشارہ) لے کا بتدریج بڑھانا -

**Accelerate**, *v.t.& i.*: (۱) جلدی کرنا (کام وغیرہ) - (۲) جلد وقوع میں لانا - (۳) تیز ہوجانا یا کردینا؛ سریع تر ہوجانا (کسی حرکت یا عمل کا) -

**Accelerated**, *a.*: (طبیعیات) مستسرع؛ مستعجل (جو درجہ وار تیز تر ہوتا جائے)-

**acceleratedly**, *adv.*: اِستسرعانہ؛ تیزی سے -

**Accelerating**, *a.*: اِسراع یا متزائد حرکت پیدا کرنے والا؛ اِستسراعی؛ اِستعجالی؛ مستسرع -

**Acceleration**, *n.*: (۱) اِسراع؛ تیز کرنا - (۲) تیز کیاجانا - (۳) (طبیعیات) اِسراع (رفتار فی ثانیہ)؛ شرح اِسراع - (۴) (فلکیات) ستاروں کی رفتار؛ حرکت کا تسرع - (۵) (*a. of planets*) سیاروں کی حرکت کا تسرع؛ نقطۃالذنب (aphelion) اور نقطۃالراس (perihelion) کے درمیان - (۶) (*a. of moon*) حرکت قمر کا تسرع؛ قمر کی حرکت وسطی کا تسرع؛ اِسراع حرکت قمر - (۷) (*a. of tides*) وقت معینہ سےقبل مد و جزر کا واقع ہونا -

**Accelerative**, *a.*: مسرع؛ تسریعی؛ تیز کن؛ رفتار تیز کرنے والا -

**Accelerator**, *n.*: (۱) (وہ شخص یا شے جو کسی چیز کی رفتار تیز کرے) تیز کنندہ؛ مسرع؛ خاص کر موٹر میں - (۲) خاص عضلات و اعصاب -

**Accent**, *n.*: (۱) تاکید؛ زور؛ دباو جو کسی رُکن لفظ (syllable) پر دیا جائے؛ نبرہ - (۲) تاکید لہجہ کی تین قسمیں جو مستقلاً صرف یونانی اور کسی قدر فرانسیسی زبان میں مستعمل ھیں: (ˊ) (ˆ) یا (ˋ) اور جن سے شدید، ثقیل، خفیف کا اظہار مقصود ہوتا ھے - (۳) لہجہ؛ تلفظ؛ (اِنفرادی، مقامی، یا قومی) لب و لہجہ - (۴) لوچ؛ اُتار چڑھاو؛ تغیر لحن (جس سے تاثرات کا اظہار مقصود ہو) - (۵) (جمع میں) گفتگو؛ تقریر؛ نطق - (۶) (عروض) رُکن پر تاکید؛ رُکنی تاکید؛ کھٹکا - (۷) (موسیقی میں) وہ تاکید جو وقفے سے دی جائے؛ دوری تاکید؛ تاکید؛ تال - (۸) (استعارةً) شدّت؛ کھُلا ہوا فرق -

**Accent**, *v. t.*: (۱) تاکید یا زور دینا؛ زور یا تاکید کے ساتھ تلفظ کرنا - (۲) (کسی لفظ یا عبارت پر) تاکیدی علامتیں بنانا؛ معجم کرنا؛ اوقات بنانا (جیسے عربی میں تشکیل) - (۳) بڑھانا؛ نمایاں کرنا؛ مبالغے کے ساتھ بیان کرنا؛ ممتاز کرنا -

**Accentor**, *n.*: ایک قسم کی چڑیا؛ گوریا -

**Accentual**, *a.*: تاکیدی؛ زور کے متعلق؛ لب و لہجہ کے متعلق - *a. prosody* or *verse:* (عروض) وہ عروض یا نظم جو نبرے پر مبنی ہو نہ کہ ارکان لفظی پر -

**accentually**, *adv.*: تاکیداً -

**Accentuate**, *v.t.*: دیکھو ACCENT (*v.t.*) لیکن اِس کا اِستعمال استعارے میں زیادہ ہوتا ھے -

**Accentuation**, *n.*: تاکید؛ زور (اُن سب معنوں میں آتا ھے جو ACCENT کے دیے جاچکے ھیں) -

**Accept**, *v.t.*: (۱) قبول کرنا؛ تسلیم کرنا؛ لینے پر رضامند ہونا؛ لے لینا - (۲) قبول کرنا؛ اقرار کرنا؛ ھامیں بھرنا؛ اثبات میں جواب دینا؛ اقراری جواب دینا - (۳) نظر عنایت سے دیکھنا؛ کرم یا مہربانی کرنا (خاص کر ناواجب مہربانی) - (۴) کافی سمجھنا؛ مناسب سمجھنا؛ موزوں سمجھنا؛ بطوع خاطر قبول کرنا - (۵) یقین کرنا؛ باور کرنا - (۶) قبول کرنا؛ ذمہ لینا (عہدے وغیرہ کا) - (۷) سکھارنا (ھنڈی وغیرہ)-

**accepter**, *n.*: (اورتمام افعال مذکور کا اسم فاعل)- قبول کرنے والا؛

**Acceptable**, *a.*: قابلِ قبول؛ قابلِ تسلیم؛ مقبول؛ پسندیدہ -

**acceptability**, *n.*: } **acceptableness**, *n.*: } مقبولیت؛ قبولیت؛ مرغوب ہونا -

**acceptably**, *adv.*: پسندیدہ طریقے پر؛ حسب مراد -

**Acceptance**, *n.*: (۱) قبولیت؛ رضامندی - (۲) پسندیدگی؛ مقبولیت؛ اچھا سمجھنا؛ اچھا جاننا - (۳) تائید؛ منظوری؛ پذیرائی - (۴) جنبہ داری؛ طرفداری (*a. of persons*) - (۵) سکھارنا؛ قبول کرنا؛ ادائی کا ذمہ لینا - (۶) سکھاری ھنڈی -

**Acceptation**, *n.*: عام معنے؛ عرفی معنے؛ تعبیر؛ مدلول (لغوی) -

**Accepted**, *a.*: مانا ہوا؛ تسلیم کیا ہوا؛ مسلّم؛ تسلیم شدہ؛ قبول کیا ہوا؛ مروجہ؛ مقبول -

**acceptedly**, *adv.*: مسلمہ طریقے پر -

**Acceptor**, *n.*: ھنڈی سکھارنے والا؛ سکھاریا -

**Access**, *n.*: (۱) رسائی؛ پہنچ؛ گزر؛ راہ؛ رسائی کا حق یا ذریعہ؛ رستہ؛ وسیلہ؛ سبیل - (۲) اِضافہ - (۳) (جس تک رسائی یا پہنچ ہو جاوے) قابلِ دسترس؛ سہل الوصول - (۴) اقدام؛ تقرب؛ پیش قدمی - (۵) رستہ؛ نالی؛ دروازہ؛ گزر؛ بات - (۶) تالیف؛ نشو و نما؛ بروز - (۷) حملہ؛ ھلا؛ اشتداد؛ شدّت؛ ھیجان (مرض، جذبے، غصّے وغیرہ کا)-

**Accessary**, *a.&n.*: } **Accessory**, *a.&n.*: } (۱) مدد؛ معاون؛ مددگار؛ شریک؛ رفیق؛ رازدار - (۲) ملحقات؛ لوازم-

**Accessible**, *a.*: (۱) دسترس پذیر؛ قابلِ رسائی؛ جہاں تک پہونچ یا رسائی ہوسکے؛ پہونچنے جوگ؛ سہل الوصول - (۲) اثر پذیر؛ متاثر؛ اثر لینے والا؛ مان لینے والا -

**accessibility**, *n.*: دسترس یا رسائی پذیری -

**accessibly**, *adv.*: دسترس یا رسائی دیتے ہوے؛ اثر پذیری سے؛ اثر قبول کرتے ہوے-

**Accession**, *n.*: (۱) حضور رسی؛ ملاقی ہونا؛ تقرب - (۲) فائز ہونا؛ تقرر؛ پہونچنا (کسی عہدے یا حالت پر)؛ تخت نشینی؛ جلوس (بادشاہ کا تخت پر)- (۳) اِضافہ؛ بڑھوتری؛ توفیر؛ افزائش- (۴) اقرار؛ رضامندی؛ ایجاب - (۵) اِضافہ شدہ چیز؛ اِضافہ؛ بڑھوتری؛ افزونی - (۶) (قانون) ترقیء املاک؛ افزائش؛ توفیر -

**Accessory**, *a. & n.*: (۱) (دیکھو ACCESSARY)- لواحقات؛ زائد (جمع: زوائد)؛ اِضافی- (۲) شریک؛ مدد؛ مساعد - (۳) کوئی چیز جو مذکورۂ بالا حیثیت رکھتی ہو؛ لازمہ؛ لوازم؛ ضِمنی؛ ملحقہ؛ متعلقہ -

**Accidence**, *n.*: (۱) تعریف؛ گردان- (۲) (دیکھو ACCIDENT)- مبادیی؛ اِبتدائی مسائل (کسی علم کے) -

**Accident**, *n.*: (۱) ناگہانی واقعہ؛ واردات - (۲) غیر ارادی فعل؛

اِتفاق؛ قِسمت - (۳) حادثہ؛ سانحہ؛ بلائے ناگہانی- (۴) ساخت کی بے ترتیبی ؛ بے ترتیبی ؛ بے ترکیبی ؛ بے ڈول پن ؛ بے ھنگم پن - (۵) خاصہ عارضی ؛ وصف اتفاقی؛ عارضہ (جمع : عوارض) - (۶) دُم چھلا؛ لاحقہ؛ زائد-

**Accidental** , *a. & n.*: (۱) ناگہانی؛ اِتفاقی؛ غیرارادی؛ غیرمتوقع- (۲) ھنگامی ؛ اِتفاقی ( جو کبھی کبھی واقع ھو ) - (۳) فرعی؛ ضِمنی؛ ثانوی (جو کسی تصور کے لیے لازمی نہ ھو)؛ عارضی؛ ماتحت؛ ذیلی - (۴) (موسیقی) وہ نشانات جو منفرد سرتیوں پر لگائے جاتے ھیں؛ علامت؛ نشان -

*a. colours* : (مناظریات) احساسی یا موضوعی رنگ (یعنی وہ رنگ جو موضوع کی احساسی حالت کی وجہ سے پیدا ھوتے ھیں خارجی اور معروض نہیں ھوتے ) -

*a. lights* : (قلمی تصویروں میں) عارضی روشنیاں ( اُن روشنیوں کے اثرات جو دن کی روشنی کے علاوہ ھوں ) -

**Accidentally** , *adv.*: اتفاقاً؛ ناگہاں؛ غیر ارادی؛ غیر متوقع طور پر؛ یکایک؛ اچانک -

**Accipitral** , *a.*: (۱) شکرے کی طرح؛ شاھین سان- (۲) خونخوار؛ غارت گر؛ حریص - (۳) تیز نظر؛ دور بین؛ عقاب نگاہ -

**Acclaim** , *v.t.*: (۱) تالیاں بجانا؛ نعرہ ھائے مسرت یا تحسین و آفرین کے نعرے بلند کرنا - (۲) خوش آمدید کہنا؛ استقبال کرنا؛ سرحبا کہنا -

**Acclaim** , *n.*: نعرۂ مسرت؛ صدائے تحسین و آفرین؛ احسنت و مرحبا-

**Acclamation** , *n.*: (۱) پر جوش تائید؛ ببانگ بلند تائید کرنا - (۲) نعرۂ تحسین ؛ جیکارا ؛ (کسی کی ) جے بولنا-

**Acclimation** , *n.*: موافقت آب و ھوا؛ آب و ھوا کا راس آنا -

**Acclimatize**, *v.t.& i.*:
**Acclimate**, *v.t.& i.*: } (۱)(جانور' درخت یاخودکو) نئی آب وھوا کا راس آنا ؛ رس بس جانا ؛ خو گرفتہ یا متوطن ھونا یاھوجانا - (۲) (شاذ) عادی ھوجانا (نئی آب وھوا کا )-

**acclimatization** , *n.*:
**acclimatation** , *n*: } آب وھواکا موافق ھوجانا؛ رس بسا و-

**Acclivity** , *n.*: چڑھائی (پہاڑ کی) -

**Accolade**, *n.*: (۱) وہ رسم جو نائٹ کا خطاب دیتے وقت کی جائے مثلاً بوسہ دینا' معانقہ کرنا' یا آڑی تلوار کندھے پررسں کرنا؛ ( لغوی ) معانقہ - (۲) وہ کھڑی پٹی جس سے کسی باجے کی پٹریاں جڑی ھوئی ھوں؛ جوڑ؛ چوڑی؛ کھونٹی (باجے کی) -

**Accommodate**, *v.t.*: (۱) مطابق کرنا؛ موافق کرنا (ایک شخص یا چیز کو دوسرے سے ) - (۲) ھم رنگ کرنا؛ ھم آھنگ کرنا؛ جوڑ ملانا (کھینچ تان سے دو چیزوں کا ) -(۳) مِلاپ کرانا؛ میل کرانا؛ صفائی کرانا؛ صلح کرانا - (۴) رفع شر کرنا؛ رفع فساد کرنا؛ جھگڑا چکانا - (۵) فراھم کرنا؛ مُہیّا کرنا؛ بہم پہونچانا- (۶) ممنون کرنا؛ مرھون منت کرنا؛ احسان مند بنانا؛ عنایت کرنا؛ مروت کرنا- (۷) ٹھیرانا؛ قیام کا انتظام کرنا؛ اُتارنا (کسی مہمان وغیرہ کا ) ؛ جگہ دینا - (۸) گنجائش نکالنا -

**Accommodating**, *a.*: با مروت؛ مصالحت جو؛ آشتی پذیر؛ صلح پسند؛ مرنجان مرنج؛ موم کی ناک؛ نرم طبیعت؛ دب جانے والا؛ مان لینے والا -

**accommodatingly**, *adv.*: بطریق آشتی؛ مصالحانہ؛ صلح پسندانہ؛ دب کر؛ مروت سے -

**Accommodation**, *n.*: (۱) جمانا؛ مطابق کرنا؛ تطبیق؛ توفیق (آنکھ وغیرہ کا فاصلوں کے اعتبار سے )-(۲) تاویل و توجیہ- (۳) ھم رنگ ھوجانا؛ (دوشخصوں کی) میزان پٹ جانا- (۴) تصفیہ؛ مصالحت؛ سمجھوتا- (۵) کار آمد چیز؛ آرام کی چیز؛ لوازم؛ سامان؛ ضروری اسباب - (۶) مکان؛ جائے سکونت؛ ٹھیرنے کی جگہ؛ مہمان داری- (۷) قرض مبادلہ؛ دست گردان-

**Accompaniment**, *n.*: (۱) لوازمہ؛ لاحقہ؛ ضمیمہ؛ ساتھ ؛ ھمرکابی؛ رفاقت؛ مصاحبت - (۲) (موسیقی) آواز یا سُر (جو ساز یا راگ کے ساتھ ملایا جائے )؛ آس؛ موافقہ؛ ساز؛ مزمار (عام طور پر اُن باجوں کے لیے جو گانے کے ساتھ بجائے جاتے ھیں) -

**Accompany**, *v.t.*: (۱) شریک ھونا؛ ملنا؛ ساتھ ھونا - (۲) ھمراہ ھونا ؛ معیت میں جانا ؛ ساتھ جانا؛ ھمرکاب یا ھم سفر ھونا - (۳) ساتھ ساتھ واقع ھونا - (۴) (کسی چیز کا ) خاصہ ھونا ؛ مستلزم ھونا - (۵) ( موسیقی ) آواز مِلانا؛ ساتھ دینا؛ سُر مِلانا؛ دمساز ھونا؛ آس دینا -

**accompanist**, *n.*: (موسیقی) آس دینے والا؛ ساتھ دینے والا؛ سُر ملانے والا -

**Accomplice**, *n.*: ساتھی؛ شریک؛ ساجھی؛ شریکِ جرم؛ رفیقِ جرم ( جو جرم میں بحیثیت ماتحت کے شریک ھو ) -

**Accomplish** , *v.t.*: (۱) پورا کرنا؛ ختم کرنا؛ مکمل کرنا؛ انجام دینا؛ تمام کرنا؛ بجا لانا - (۲) تہذیب و شائستگی کے آداب اور ھنروں میں کامل کرنا ؛ مانجھنا؛ کامل بنانا؛ تربیت دینا -

**accomplished** , *a.*: شائستہ؛ مہذب؛ باھنر؛ باکمال؛ گنی -

**Accomplishment** , *n.*: (۱) تکمیل؛ سر انجام؛ اختتام؛ پورا کرنا - (۲) حاصل؛ ثمرۂ ریاضت؛ کمائی- (۳) شائستگی؛ کمال؛ جوھر؛ گن؛ ھنر- (۴) (اھانت کے طور پر) ظاھری تراش خراش؛ بے تہی؛ نمائشی کمال-

**Accompt,-ant** : (ACCOUNTANT) اور (ACCOUNT) کی قدیم شکل؛ جو اب متروک ھے -

**Accord** , *v.t.&i.*: (۱) ھم آھنگ ھونا؛ ھم نوا ھونا؛ موافق یا مطابق ھونا؛ یکساں ھونا ؛ میل کھانا - (۲) منظور کرنا؛ دینا؛ قبول کرنا؛ عطا کرنا؛ (سرفرازی) بخشنا -

**Accord** , *n.*: (۱) یک دلی؛ رضا؛ مرضی؛ باھمی رضامندی؛ تراضی - (۲) صلحنامہ؛ اِقرار نامہ؛ معاھدہ؛ راضی نامہ- (۳) موزونیت؛ ھم رنگی؛ ھم آھنگی؛ میل (رنگ' آواز' وغیرہ کا) - (۴) رضا؛ منظوری؛ موافقت-

**Accordance** , *n.*: مطابقت؛ موافقت؛ مناسبت -

**Accordant** , *a.*: موزوں؛ مطابق؛ ھم نوا؛ ھم ساز؛ ھم آواز ؛ مِلا ھوا (راگ' ساز' وغیرہ) -

**accordantly** , *adv.*: ھم آھنگی سے؛ ھم نوایانہ-

**According** , *adv.*: ( اب صرف as اور to کے ساتھ آتا ھے ) -

*a. as* : (۱) حسب؛ مطابق؛ جیسے - (۲) جیسا کہ؛ جوں جوں؛ جیسے جیسے؛ گویا کہ؛ جِس طرح -

*a. to* : (۱) بموجب؛ بہ لحاظ؛ حسب ؛ بمراد؛ بقدر- (۲) بقول ؛ بہ سند (قلمی) ؛ بحکم ؛ بفحوائے -

**Accordingly** , *adv.*: (۱) چنانچہ ؛ نظر بریں ( حالات ) - (۲) اِس لیے ؛ پس ؛ لہذا -

**Accordion**, *n.*: ایک قسم کا ارگن باجا( ایک چھوٹا باجا جس میں دھونکنیاں' تلزاتی پردے' سرگم' وغیرہ ھوتے ھیں) -

**Accordionist**, *n.*: ارگن باجا بجانے والا -

**Accost**, *v.t.*: (۱) ٹوکنا ؛ صاحب سلامت کرنا ؛ مخاطب کرنا ؛(صاحب سلامت یا گفتگو میں) سبقت کرنا؛ شروع کردینا؛ بات چیت‌چھیڑ دینا-
(۲) فاحشہ عورت کا کسی مرد کو راہ میں ٹوکنا یا مخاطب کرنا -

**Accost**, *n.*: صاحب سلامت؛ علیک سلیک؛ آغاز گفتگو؛ مخاطبت؛ سلسلہ جنبانی -

*accouchement*, *n.*: (فرانسیسی- تلفظ: " اکُوش ماں") ولادت؛ وضع حمل؛ جننا ؛ جاپا -

*accoucheur*, *n.* ( fem. *-euse*, pr.-erz ): (فرانسیسی- تلفظ: " اکُوشوئر" ) قبیل؛ جنوانے والا ؛ دامی؛ جنائی؛ قابلہ -

**Account**, *v.t.&i.*: جاننا ؛ سمجھنا؛ خیال کرنا ؛ شمار کرنا -
*a. for*: (۱) حساب دینا؛ حساب سمجھانا؛ حساب فہمی کرانا ( اُس روپیے کا جو امانت وغیرہ میں ہو ) - (۲) جوابدہ ہونا؛ ذمہ دار ہونا؛ جواب دھی کرنا ( کسی طرز عمل ، ادائے قرض، وغیرہ کے متعلق)- (۳)توجیہہ کرنا؛ سبب بتلانا؛ علّت بتلانا؛ سبب ہونا جیسے : ( *that accounts for it* )- (۴) (شکار کی اصطلاح) نشانہ کرنا؛ گرانا؛ مارنا (شکار کو)- .
*be accounted of*: معزز؛ ذی وقعت ہونا ؛ جس کی قدر و منزلت کی جا ئے-

**Account**, *n.*: (۱) گنتی؛ شمار؛ حساب -
*cast aa.* حساب لگانا - *money of a.* زر حسابی (یعنے جو سکہ رائج‌الوقت نہیں لیکن حساب میں بطور رقم شمار ہوتا ہو جیسے گنّی ، دینار، وغیرہ )-(۲) کھاتا ؛ حساب کتاب - *current a.* چالو کھاتا؛ حساب جاری - *joint a.* مشترک حساب ؛ ساجھے کا کھاتا- *keep aa.* آمد وخرچ کا حساب رکھنا - *balance* or *square aa. with some one* حساب بیباق کرنا ؛ حساب چکتا کرنا ( لین یا دین کا ) - *cash, profit-and-loss*, etc., *a.* کھاتے کی مدات- *sale for the a.* میعادی بیباقی ( ایسی فروخت جس کی قیمت نقد نہیں بلکہ بعد میں وقت معہودہ پر ادا کی جاۓ) - *to be in a. with* داد و ستد رکھنا؛ بیوپار ہونا؛ لین دین یا کھاتا ہونا ( کسی کے ساتھ ) - *for a. of* برائے فلاں ؛ فلاں کے حساب میں (فروخت) - *on a.* وقفے سے ( ادائی ) ؛ بالقسط-
*on one's own a.* ذاتی ذمہ داری پر - *on a. of* بہ سبب؛ بہ وجہ؛ واسطے؛ بابت - *on no a.* کسی صورت نہیں؛ ہرگز نہیں ؛ قطعاً نہیں - (۳) فائدہ؛ منافع؛ بیشی - *find one's a. in* فائدہ اُٹھانا؛ نفع میں رہنا - *turn to a.* مفید مطلب بنانا ؛ فائدہ اٹھانا؛ نفع نکالنا - (۴) حسابی تفصیل؛ فرد حساب (جو قرضخواہ انتظامی عہدہ داروں سے طلب کرے ) . *call to a.* جواب طلب کرنا - *bring to a.* مواخذہ کرنا ؛ گرفت میں لانا - *the great a.* روزِ شمار ؛ یوم‌الحساب؛ قیامت؛ یوم آخرت؛ روزِ حشر - *gone to his a.* وفات پامی - *give a. of* وجہ بتانا؛ سبب بتلانا؛ توجیہہ کرنا ؛ تشریح کرنا ؛ جواب دینا - *give a good a. of* ( فریق یا مخالف کے مقابلے میں ) ور رہنا - (۵) عزت؛ وقعت ( جیسے کسی شخص یاشے کے متعلق کہا جاۓ کہ :- *held in an a., of a.*, etc. ) اہم؛ قابل لحاظ ؛ با وقعت- *of no a.*: غیر اہم؛ غیر ضروری؛ ہیچ - *leave out of a.* - خاطر میں لانا ؛ اہمیت دینا *take into a.* خارج‌از بحث سمجھنا ؛ ہیچ سمجھنا؛ قطع نظر کرنا- *take a. of* جائزہ لینا؛ خیال رکھنا ؛ ملحوظ رکھنا - *lay one's a. with* توقع رکھنا؛ اُمید رکھنا ؛ بھروسا رکھنا - (٦) بیان؛ تفصیل؛ روائداد؛ کیفیت (کسی واقعے یا شخص کی ) -

**Accountable**, *a.*: (۱) حساب کا ذمہ دار؛ جواب دہ؛ ضامن؛ کفیل- (۲) قابلِ تشریح؛ توجیہ پذیر؛ ممکن التوجیہ ( جس کا سبب بتایا جاسکے ) -

**accountability**, *n.*:
**accountableness**, *n.*: } جواب دھی؛ ذمہ داری؛ ضمانت؛ کفالت -

**Accountant**, *n.*: (۱) (قانون) ذمہ دار- (۲) حساب دھی کے مقدمات کا مدعا علیہ - (۳) محاسب؛ منیب؛ جمع خرچ نویس -
*a.-general*: صدر محاسب (صیغۂ حساب کا اعلیٰ عہدہ دار)-

**Accountantship**, *n.*: ( عہدۂ ) محاسبی -

**Accoutre**, *v.t.*: ملبوس کرنا؛ سجانا؛ لباس پہنانا .

**Accoutrement**, *n.*: (۱) (عموماً جمع میں استعمال ہوتا ھے) ساز ن؛ سامان آرائش؛ لوازمات - (۲) سپاھی کا اسباب ( ہتیار اور لباس‌کو چھوڑ کر) پرتلا، تھیلا، وغیرہ -

**Accredit**, *v.t.*: (۱) اعتماد و اثر حاصل کرنا - (۲) ایلچی یا سفیر روانہ کرنا؛ سفارت بھیجنا - (۳) منسوب کرنا (کسی بات یا عمل کا کسی کی طرف ) -

**Accredited**, *a.*: (۱) معتبر؛ معتمد علیہ (شخص جو سرکاری‌طور پر تسلیم کرلیا گیا ہو )؛ مامور - (۲)مسلّم‌یا مسلّمہ؛ تسلیم کردہ؛ مقبول؛ مروج ( عقیدہ وغیرہ ) -

**Accrete**, *v. t. & i.*: (۱) ساتھ ساتھ اُگنا؛ جُڑواں اُگنا؛ ایک ہو جانا - (۲) کسی مرکز کے چاروں طرف بڑھنا، پھیلنا - (۳) واصل ہونا؛ ہم نمو ہونا -

**Accrete**, *a.*: (نباتیات) واصل؛ ہم نمو (جو کسی شے کے ساتھ ایک ساتھ اُگا ہو ) -

**Accretion**, *n.*: (۱) بروز؛ نشو ونما ( جو عضوی زوائد کےذریعے ہو)؛ ہم‌نموی- (۲) وصل؛ اِکجان ہوجانا ( مختلف اجزا کا ایک ہوجانا )- (۳) وہ کل مجموع جو اِس طرح بنے- (۴) اِلحاق؛ اِضافہ (خارجی مادّے کا اصل شے میں ) - (۵) وہ شے جو اضافہ ہوئی‌ہو ؛ زوائد ؛ اِلحاق؛ افزونی -

**Accrue**, *v.i.*: حاصل ہونا؛ مِلنا؛ میسّر آنا (کسی فائدے یا نتیجے وغیرہ کا خاص کر سود کا، لگاۓ ہوۓ روپئے پر ) -
**accrued**, *a.*: حاصل شدہ؛ جمع شدہ -

**Accumulate**, *v.t.&i.*: (۱) جمع‌ہونا یا کرنا؛ اکٹھا ہونا یا کرنا؛ جوڑ جوڑ کے پیدا کرنا ( دولت وغیرہ کا )؛ بتدارج حاصل کرنا ( روپیہ )؛ (دولت) جمع‌کرنا - (۲) کمانا؛ دولت سمیٹنا؛ درجات ' ا؛ کئی درجے ایک ساتھ کامیاب ہونا ؛ (امتحان ے) کئی درجے یا سندیں ایک ساتھ حاصل کرنا - (۳) زیادہ ہونا ؛ ڈھیروں ہونا؛ ڈھیر کا ڈھیر ہونا؛ انبار ہوجانا (گرد، کوڑے، مصائب، وغیرہ کا ) -

**Accumulation**, *n.*: (۱) اجتماع؛ مجموعہ؛ تراکم - ( ۲ ) روپیہ جمع کرنا؛ روپیہ جوڑنا؛ روپیہ کمانا؛ جمع - (۳) سود در سود سے سرمائے کا اِضافہ ؛ اضعاف مال ؛ افزائش زر؛ سرمائے کی فراوانی؛ اصل کی بڑھوتری (سود)- (۴) اِجتماع؛ شمول؛ مختلف افعال کا ایک

میں اجتماع؛ مِلا دینا (نمازیں، مختلف امتحانات کی سندیں)۔
(۵) ڈھیر؛ انبار؛ کثرت -

**Accumulative**, *a.*: (۱) اجتماعی؛ مجموعی
(*a. proof, evidence*: مجموعی ثبوت؛ شہادت)-
(۲) جمع پذیر؛ بڑھتا ہوا (جیسے ذخیرۂ ادائی - sinking fund)؛ بڑھنے والا ہار؛ بڑھن ہار - (۳) جمع کرنے والا؛ جوڑو؛ کسی نہ کسی ترکیب سے وصول کرنے والا؛ سرمایہ گر؛ دولت کش -

**Accumulatively**, *adv.*: اجتماعی طور پر

**Accumulator**, *n.*: (۱) جوڑنے والا؛ جمع کرنے والا؛ اکٹھا کرنے والا؛ جامع؛ اجتماع کن - (۲) جوڑو؛ روپیہ پیدا کرنے والا؛ روپیہ جوڑنے والا؛ کماؤ؛ سرمایہ اندوز - (۳) کئی سندیں پانے والا (امتحان کی)- (۴) خزانہ؛ مخزن (بجلی کا؛ جس میں برقی قوت جمع کی جائے)؛ جامع (برق)-

**Accurate**, *a.*: مختاط؛ ٹھیک ٹھیک؛ دُرست؛ راست؛ صحیح

**accuracy**, *n.*: صحت؛ ٹھیک ٹھیک ہونا؛ دُرستی -

**accurately**, *adv.*: صحت کے ساتھ -

**Accursed, Accurst**, *a.*: (۱) ملعون؛ لعنت زدہ؛ لعین؛ مردود؛ راندۂ درگاہ؛ کمبخت؛ بدبخت؛ تیرہ بخت- (۲) قابلِ نفرت؛ منحوس -

**Accusal**, *n.*: کبھی کبھی ACCUSATION کی جگہ استعمال ہوتا ہے-

**Accusation**, *n.*: (۱) تہمت؛ شکایت؛ الزام؛ علّت- (۲) ملزم قرار پانا؛ قصور تھوپا جانا؛ متہم ہونا - (۳) الزام جرم؛ انتساب جرم - (۴) استغاثہ؛ نالش -

**Accusative**, *a. & n.*: (نحو) اسم منصوب؛ مفعول -

*Accusative case*: حالت مفعولی -

**accusatival**, *a.*: مفعولی-

**accusatively**, *adv.*: مفعول کے طور پر-

**Accusatorial**, *a.*: عدالتی (بخلاف انتظامی جس میں جج اور پیروکار ایک ہوتے ہیں) -

*a. procedure*: طریق تحقیقات؛ جس میں مستغیث اور حاکم ایک ہی شخص نہیں ہوتا (احتساب کا ضد) -

**Accusatory**, *a.*: الزام آمیز؛ تہمت آمیز؛ اتہامی؛ الزامی؛ شکایتی (الفاظ یا رویہ) -

**Accuse**, *v.t.*: (۱) تہمت لگانا؛ اِلزام لگانا؛ اِستغاثہ دائر کرنا؛ قصور وار بنانا؛ ملزم؛ شخص ماخوذ (*the accused*) - (۲) الزام دینا؛ چُھدا رکھنا؛ متہم کرنا؛ طوفان باندھنا؛ (کسی پر) تہمت دھرنا؛ (کسی کے) ماتھے تھوپنا (قصور وغیرہ) -

**accuser**, *n.*: مدعی؛ تہمت لگانے والا؛ مستغیث؛ اِلزام عائد کرنے والا-

**accusingly**, *adv.*: متہمانہ؛ مستغیثانہ؛ مدعیانہ طور پر

**Accustom**, *v.t.*: عادی بنا لینا؛ عادت ڈال لینا؛ معمول بنالینا؛ خوگر ہونا؛ مطابق کرلینا (اپنے آپ کو کسی شخص یا حالت سے) -

**accustomed**, *a.*: عادی؛ معتاد؛ معمولہ؛ بندھی ہوئی -

**Ace**, *n.*: (۱) ایک کا نشان جو پانسے یا گنجیفے کے پتے پر ہوتا ہے؛ (چوسر وغیرہ میں) پو - *ambs-ace* دوپوں کا پھینکنا - *deuce ace* دو اور ایک کا پھینکنا؛ تین کانے- (۲) اِکا؛ (چوگان بازی وغیرہ میں) ایک نمبر؛ پہلا نشان - (۳) ایک فرانسیسی ہوا باز کا نام جس نے جنگ عظیم میں دشمن کے دس ہوائی جہازوں کو گرایا - (۴) ٹینس کی ...سروس جس سے مقابل والا ہار جائے- (۵) (*within an ace of*) ...بہت تھوڑے یا بال برابر فاصلے پر -

*ace-point*: ...تختہ نرد کا پہلا خانہ؛ جہاں سے چالیں شروع ...ہوتی ہیں؛ گوٹ بیٹھک -

**-acea**, *suf.*: ...جانوروں کی قسم بتانے کے لیے (لفظوں میں) ...لگاتے ہیں-

**-aceae**: ...لاحقہ (جمع)- اس سے درختوں کے انواع کے نام بنتے ہیں-

**-acean**, *a. & n. suf.*: ...ACE - کی طرح ایک لاحقہ ہے -

**Aceldama**, *n.*: ...انجیل کی اصطلاح میں؛ مقتل؛ قتل گاہ؛ کشت ...خون کی جگہ -

**-aceous**, *suf.*: ...تاریخ طبعی کے اسما کے آخر میں لگاکر اُن سے صفات ...بناتے ہیں -

**Acephal-**: ...سابقہ؛ جو نباتیات اور حیوانیات کے اسما کے پہلے ...آتا ہے - (۲) بے سر؛ بے سرا-

**Acephalous**, *a.*: ...) بے سرا؛ خود مختار - (۲) (حیوانیات) ...بے سرا؛ جس میں سر کی شکل مرتب نہ ہوئی ہو؛ عدیم الراس - (۳) (نباتیات) سر بریدہ؛ بے سر؛ فاقدالراس - (۴) (عروض میں) ...مصرعہ جس کے پہلا بول چھوٹ گیا ہو -

**Acerbate**, *v.t.*: ...کبھی EXACERBATE کی جگہ استعمال ...ہوتا ہے -

**Acerbity**, *n.*: ...) تیز ترشی؛ کھٹاس - (۲) ترش روئی؛ تندی؛ ...درشتی؛ تند مزاجی؛ آتش مزاجی -

**Acervate**, *a.*: ...گچھیلا؛ معقد؛ گچھوں کی شکل میں اُگنے والا -

**Acescent**, *a.*: ...ترشی دار؛ ترشی مائل؛ کسی قدر ترش؛ ترش؛ کھٹا-

**Acet-**: ...کیمیاوی ناموں کا سابقہ بمعنی سرکہ -

**Acetabulum**, *n.*: ...قدیم رومن لفظ) (۱) سرکے کا پیالہ؛ ...دان - (۲) (حیوانیات) بعض مچھلیوں کا پیالہ نما چسنا- (۳) ...جس میں ران یا کسی اور جوڑ کی ہڈی بیٹھتی ہے؛ پیالا؛ کھر؛ خانہ -

**Acetarious**, *a.*: ...ساگوں یا ترکاریوں کے متعلق؛ جو رائتے یا ...میں استعمال ہوں؛ سلادی -

**Acetated**, *a.*: ...acetic acid میں (حامضین ملا ہو؛ حامضینی؛ ...سرکہ آمیز -

**Acetic**, *a.*: ...کے متعلق؛ سرکے کا؛ خلی-

**Acetify**, *v.t. & i.*: ...سرکے بنانا - (۲) ترش ہونا؛ کھٹا ہو جانا -

**acetification**, *n.*: ...بنا لینا؛ کھٹا پن-

**acetifier**, *n.*: ...ساز (آلہ یا شخص)؛ سرکہ بنانے والا؛ جس ...سرکہ بنائیں -

**Acetous**, *a.*: ...سرکہ صفت- (۲) کھٹا؛ ترش-

**Acetylene**, *n.*: ...بے رنگ گیس جس کا شعلہ روشن ہوتا ہے -

*acharnement*, *n.*: ...تیسی - تلفظ: اشارنماں) (۱) خونخواری؛ ...کی؛ درشتی- (۲) جوش و خروش؛ ولولہ؛ وفور شوق؛ زور شور -

**Achates**: ...تیس" اینیاس کا مصاحب صادق؛ مجازاً مخلص ...؛ سچا دوست - [اینیاس؛ ورجل کی نظم اینیڈ کا سورما ہے]

**Ache**, *v.i.*: ...درد کرنا؛ ٹیسیں اُٹھنا؛ کسک ہونا-

**Ache**, *n.*: ...دکھ؛ کوب؛ ٹیس

**Ache**, *n.*: H... کا نام -

**Achieve, v.t.:** (۱) پورا کرنا؛ ختم کرنا؛ انجام دینا؛ تکمیل کرنا - (۲) حاصل کرنا؛ پانا - (۳) پہنچنا (کسی مقصود تک)؛ جالینا؛ پالینا (مقصود کو)؛ فائز ہونا -

**achievable, a.:** تکمیل پذیر؛ قابل حصول؛ پانے کے قابل؛ انجام دینے کے قابل -

**Achievement, n.:** (۱) تکمیل؛ انجام دہی؛ پورا کرنا - (۲) کارنمایاں؛ مُراد؛ حاصل؛ کامیابی؛ کامرانی - (۳) تومیع؛ طغرا؛ (جنگی) نشان امتیاز؛ امتیاز جو کسی مہم سرکرنے کی یادگار ہو (نیز دیکھو HATCHMENT)

**Achilous, a.:** (نباتیات) بےلبے؛ جن کے لب نہ ہوں؛ فاقدالشفتین -

**Achlamydeous, a.:** (نباتیات) جس میں نہ تو مسند گل ہو اور نہ چہرۂ گل؛ بے خول؛ بے قشر؛ بے قبا -

**Achromatic, a.:** (مناظریات) بے رنگ (جس میں سے شعاعیں بغیر منکسر ہوئے گزریں)؛ عدیم اللون؛ بے لون -

**achromatically, adv.:** بے رنگ طریقے پر -

**achromaticity, n.:** بے رنگی -

**achromatism, n.:** بے رنگ پنا -

**achromatize, v.t.:** بے رنگ کرنا -

**Acid, n.:** (۱) کھٹی چیز؛ ترش چیز - (۲) (کیمیا) تیزاب؛ ترشہ؛ حامض (ایسی چیزیں جو قلعی کے اثر کو زائل کرتی ہیں اور جن کا اثر خود قلعی سے زائل ہوتا ہے اِس کی اکثر قسمیں ترش ہوتی ہیں اور نباتی بنفشی رنگوں کو سرخ کردیتی ہیں) -

**Acid, a.:** (۱) کھٹا؛ ترش - (۲) (کیمیا) تیزابی؛ ترشوی؛ ترشہ صفت (دیکھو ACID, n.) -

**acidity, n.:** تیزابیت؛ ترشویت؛ حموضیت

**Acidify, v.t.&i.:** (۱) کھٹا کرنا یا ہونا؛ ترش کرنا یا ہونا - (۲) (کیمیا) تیزاب بنانا؛ ترشانا؛ تحمیض -

**acidifiable, a.:** تحمیض پذیر؛ ترشویت پذیر؛ ترشاوا -

**acidification, n.:** ترشائیت؛ تحمیض -

**acidifier, n.:** محمض؛ تیزابیت بخش؛ ترشانے والا -

**Acidimeter, n.:** تیزاب کی طاقت ناپنے کا آلہ؛ تیزابیت پیما؛ ترشویت پیما -

**Acidulated, a.:** تیزاب دار؛ ترشایا ہوا؛ محموض؛ جو کسی قدر تیزاب بن گیا ہو -

**Acidulous, a.:** تیزابیت دار؛ تیزابیت رکھنے والا؛ ترشہ آمیز -

**Acinus, n. (pl. *acini*):** (۱) بیری (یعنی مکو یا شہتوت وغیرہ کی قسم کے پھل) کا دانہ - (۲) (تشریح) خوشہ نما غدود -

**aciniform, a.:** خوشہ وش -

**-acious, suf.:** جس سے صفت بناتے ہیں: "مائل بہ" یا "پُر از" کے معنوں میں -

**-acity, suf.:** لاحقہ؛ جسے ACIOUS پر ختم ہونے والے اسماے صفت کے آخر لگا کر اسماے کیفیت بناتے ہیں- اردو میں اس کا قریبی مرادف "ی" یا "ئیت" ہے -

**Acknowledge, v.t.:** (۱) ماننا؛ قبول کرنا؛ تسلیم کرنا - (۲) تسلیم کرنا؛ (کسی شخص یا چیز کو) خاطر میں لانا؛ سمجھنا - (۳) تسلیم کرنا (کسی حق یا دعوے کو)؛ بجا سمجھنا - (۴) پسند کرنا؛ اظہار خوشنودی کرنا؛ خوش ہونا (کسی چیز سے)؛ قدر کرنا - (۵) رسید دینا؛ وصول‌یابی کی اطلاع دینا - (۶) صلہ دینا؛ انعام دینا (کسی خدمت کا) -

**Acknowledgment, -ement, n.:** (۱) قبولیت؛ اقرار؛ قدر؛ اقبال - (۲) رسید؛ صلہ؛ معاوضہ -

**Aclinic, a.:** ***a. line*** معدل مقناطیسی؛ مقناطیسی خطِ استوا (جہاں مقناطیسی سوئی جھکتی نہیں) -

**Acme, n.:** نصف‌النہار؛ حد؛ عروج؛ انتہا؛ غایت؛ سمت‌الراس؛ اوج -

**Acne, n.:** دانہ؛ پھنسی؛ مہاسا روگ -

**Acock, adv.:** (۱) (ٹوپی کے متعلق) ٹیڑھی؛ ترچھی؛ بانکی؛ جرنیلی - (۲) جنگجویانہ؛ متکبرانہ؛ متمردانہ؛ مبارزانہ -

**Acolyte, n.:** (۱) گرجا کا ادنیٰ ملازم یا خادم - (۲) مددگار ملازم (کلیسا) - (۳) کار آموز؛ امید وار؛ نوسکھ (کلیسا) -

**Aconite, n.:** (۱) جدوار؛ ایک قسم کا زہریلا درخت اور اُس کی نوع کے دوسرے درخت - (۲) روح جدوار؛ جدوار کا ست -

**aconitic, a.:** زہریلا؛ جدواری -

**aconitine, n.:** جدوار -

**Acorn, n.:** بلوط؛ شاہ بلوط کا پھل -

*a.-shell:* بالدار گھونگا -

**Acotyledon, n.:** بے دیولا پودا؛ پودا جس کے بیج میں دیول نہ ہو -

**acotyledonous, a.:** بے دالا؛ بے دیولا -

**Acouchy, n.:** امریکی گھوس؛ "اکوشی" ایک کترنے والا جانور -

**Acoustic, a.:** متعلق بہ سماعت؛ سماعتی؛ صوتی -

**acoustical, a.:** متعلق بہ سماعت؛ سماعیاتی؛ اصواتی -

**acoustically, adv.:** سماعت یا سننے کے لحاظ سے -

**acoustician, n.:** سمعیاتی؛ ماہر سمعیات -

**acoustics, n.:** سمعیات -

**Acquaint, v.t.:** (۱) مطلع کرنا؛ خبر دینا؛ اطلاع دینا؛ آگاہ کرنا؛ واقف کرنا - (۲) جاننا یا خبر ہونا؛ آگاہ ہونا؛ مطلع ہونا - (۳) (مجہول میں) پہچانت، واقف کار، شناسا، جانا بوجھا یا ملاقات ہونا؛ کسی چیز یا شخص کے متعلق ذاتی علم رکھنا -

**Acquaintance, n.:** (۱) ملاقات؛ شناسائی؛ جان پہچان؛ واقفیت - (۲) ملاقاتی؛ شناسا؛ آشنا -

**acquaintanceship, n.:** شناسائی؛ جان پہچان؛ ملاقات -

**Acquest, n.:** (۱) حصول؛ حاصل شدہ چیز؛ اِملاک - (۲) (قانون) حصول اِملاک بغیر وراثت؛ ملکیت ذاتی یا غیر متروکہ؛ جائداد محصلہ (جو وراثت کے علاوہ دوسرے طریقے سے حاصل ہو) -

**Acquiesce, v.i.:** متفق ہونا؛ راضی ہونا؛ رضامند ہونا؛ چُپ چاپ مان لینا -

*a. in:* ماننا؛ قبول کرنا؛ تسلیم کرنا؛ منظور کرنا -

**acquiescence, n.:** رضامندی؛ منظوری -

**acquiescent, a.:** چُپ چاپ مان لینے والا -

**Acquire, v.t.:** (۱) حاصل کرنا؛ پانا - (۲) (صفات وغیرہ کے متعلق) پانا؛ پیدا کرنا؛ اِکتساب کرنا - (۳) قابض ہونا؛ متصرف ہونا؛ مالک ہونا -

*an acquired taste:* ایسا ذوق جو طبعی نہ ہو؛ اِکتسابی ذوق -

**acquirement, n.:** اِکتسابی استعداد (ذہنی یا جسمانی) -

**Acquisition**, *n.* : (۱) حصول؛ تحصیل؛ اکتساب - (۲) وہ چیز جو حاصل ہو؛ دستیابی -

**acquisitive**, *a.* : حاصل کرنے والا؛ حاصل کرنے کا شوق یا ہوس رکھنے والا -

**acquisitiveness**, *n.* : اکتساب کا شوق؛ ہوسناکی -

**Acquit**, *v.t.* : (۱) ادا کرنا؛ بیباق کرنا؛ چکانا (قرضہ وغیرہ) - (۲) رہا کرنا؛ چھوڑنا؛ بری کرنا - (۳) انجام دینا؛ ادا کرنا؛ پورا کرنا؛ بجالانا (فرض یا پابندی کا) -

**Acquittal**, *n.* (۱) بیباقی؛ ادائی؛ چکائی (قرضے کی) - (۲) بریت (از روے فیصلۂ عدالت) - (۳) بجاآوری؛ ادائی؛ انجام دہی (فرائض کی) -

**Acquittance**, *n.* : (۱) (ادائی قرضہ) بیباقی؛ چکوتا - (۲) (قرضے سے) مخلصی؛ رہائی؛ آزادی - (۳) رسید؛ مکمل وصول یابی؛ پوری رقم کی بھرپائی؛ چکوتی؛ فارغ خطی -

**Acre**, *n.* : (۱) ایکڑ؛ زمین کا پیمانہ ۴۸۴۰ مربع گز زمین - (۲) مزروعہ زمین؛ گھری ہوئی زمین؛ کھیت - [خاص معنوں میں؛ مثلاً *God's A.*، قبرستان : *broad aa.*، وسیع قطعات اراضی]

(-) **acred**, *a.* : زراعتی؛ مزروعہ -

**Acreage**, *n.* : (۱) رقبہ (ایکڑوں میں) - (۲) ایکڑوں کی مجموعی تعداد -

**Acrid**, *a.* : (۱) چرپرا؛ تیز؛ دھانس پیدا کرنے والا؛ کھا جانے والا (جیسے زنگ)؛ کاٹ کرنے والا - (۲) درشت؛ تند؛ سخت مزاج؛ جھلا-

**acridity**, *n.* : چرپرا پن؛ حدت؛ تیزی؛ سوزش؛ جلن؛ درشتی؛ تندی؛ جھلا پن -

**Acrimony**, *n.* : (مزاج کی) تیزی؛ تندی؛ درشتی؛ جھلاپن- خشونت -

**acrimonious**, *a.* : تند؛ تیز؛ آتش مزاج؛ درشت؛ جھلا -

**acrimoniously**, *adv.* : خشونت یا درشتی سے؛ تند خوئی سے -

**Acrita**, *n.pl.* : (حیوانیات) بے اعصاب؛ فاقدالاعصاب؛ ایسے جانور جن میں کوئی مخصوص نظام عصبی نہ ہو -

**Acro-**, *pref.* : سابقہ- بلند ترین؛ انتہائی؛ سرے کا؛ سر پر؛ سر؛ نوک؛ پھننگ-

**Acrobat**, *n.* : نٹ؛ رسی پر ناچنے والا نٹ؛ قلاباز؛ (استعارۃً) نئے نئے رنگ بدلنے والا- سیاسی گرگٹ؛ حافظے وغیرہ کے کرتب دکھانے والا-

**acrobatic**, *a.* : نٹ کا؛ نٹوں جیسا -

**acrobatically**, *adv.* : نٹ پنے سے؛ نٹوں کی طرح -

**acrobatism**, *n.* : قلابازی کا فن؛ نٹ پنا -

**Acrogen**, *n.* : (نباتیات) ایسا (cryptogamous) پودا جس کا تنہ مدامی ہو اور جس کا نقطۂ نمو سرے پر ہو؛ سر نمو؛ سرخیز پودا -

**acrogenous**, *a.* : سر نمو؛ سر خیز -

**Acrolith**, *n.* : ایسا بت جس کے سب اعضا سوائے دھڑ کے پتھر کے ہوں؛ سنگ اطراف -

**Acronychal**, *a.* : سر شام کے؛ سرشبی جو رات کی آمد کے وقت واقع ہو (خاص کر ستاروں کے لیے) -

*a. stars* : وہ ستارے جو سورج ڈوبنے کے وقت طلوع اور سورج نکلنے کے وقت غروب ہوتے ہیں؛ اکناروئی -

**acronychally**, *adv.* : طالعانہ؛ سرشبانہ -

**Acropetal**, *a.* : ...نیچے سے اوپر کی طرف بڑھے یا اُگے؛ بالارو -

**Acropolis**, *n.* : ...ی شہروں کا بالا حصار؛ گڑھی؛ کوٹ (خاص کر ایتھنس کا)-

**Across**, *adv.&prep.* : ...صلیب نما؛ پھیلا ہوا؛ چلیپائی؛ کاٹتے کی ...ی کا - (۲) آر پار؛ وار پار؛ جو کسی چیز کے ساتھ مل کر صلیب ...وجائے؛ آڑا؛ ترچھا؛ ایسا خط جو سڑک کے وارپار کھینچا جائے- ...پاس؛ نزدیک؛ قریب؛ (*come a.* مڈ بھیڑ ہونا) - ...ایک طرف سے دوسری طرف؛ اِدھر سے اُدھر - (۵) دوسری طرف؛ ...پار؛ اُس جانب؛ پلے پار؛ پرلے پار-

**Acrostic**, *n.* : ...ایسی نظم یا عبارت جس کی سطروں کے پہلے ...پہلے اور آخری، یا پہلے، درمیانی اور آخری حروف ایک یا کئی ...بنائیں؛ موشحہ (جس میں توشیح کی صنعت ہو) - (۲) اِس ...ے پر جو چیستاں بنے - (۳) ایک قسم کی عبرانی نظم جس کے ...ے ترتیب کے ساتھ حروف تہجی سے شروع ہوتے ہیں -

**acrostic**, *a.* : ...یحی؛ موشح؛ چلیپائی؛ صلیب نما؛ آڑا؛ ترچھا -

**acrostically**, *adv.* : ...) توشیح کے ساتھ؛ چلیپائی انداز سے-

**Act**, *n.* : ...کام؛ کاج؛ عمل؛ حرکت؛ دوران عمل؛ حالت عمل؛ کاروائی-

*A. of God* : ...ت ایزدی؛ قضا و قدر (کا فعل)؛ تقدیر ربانی -

...قانون؛ ایکٹ؛ جو مجلس وضع قوانین کی طرف سے نافذ ہو- ...کسی دستاویز کے قانونی *'I deliver this as my a. and de...* ...قبولیت؛ جیسے اردو میں "ملکہ نظمی بصحت ہوش و حواس ...ضا مندی و خود"-

...(ناٹک کا) ایکٹ؛ حصّہ؛ باب - (۴) (جامعہ میں) وہ مضمون جو ...ب علم کسی اعلیٰ سند کے لیے تیار کرے؛ مقالۂ فضیلت -

**Act**, *v.t.&i.* : ...کام کرنا؛ عمل میں لانا - (۲) سوانگ بھرنا؛ روپ ...؛ (ناٹک میں) نرت یا بھاو بتانا؛ نقل کرنا - (۳) عمل پیرا ...؛ انجام دینا؛ کاربند ہونا -

*a. as interpreter* : ...ماتی (کا کام) کرنا -

*a. generously* : ...ظرفی سے پیش آنا-

*a. upon a suggestion* : ...ویز یا رائے کو عمل میں لانا-

*a. up to a principle* : ...اصول کے بموجب عمل کرنا-

*alcohol acts on the brain* : ...کام کرنا؛ اثر کرنا؛ جیسے

**Acting**, *a.&n.* : (In verbal sens... :(۱) قایم مقام؛ نگران کار - ...خود اکیلے اُن فرائض کو انجام دینا جن میں دوسرے بھی ...ے نام شریک ہیں؛ کار گزار -

*acting copy* : ...ما کا خاص نسخہ جس میں ناٹک والوں کے ...ہدایتیں ہوتی ہیں -

**Actinia**, *n.* (pl. *-ae, -as*) : ...یق البحر؛ لالۂ دریائی-

**Actinism**, *n.* : ...رج کی شعاعوں کی وہ خصوصیت جس سے کیمیاوی ...یلیاں (مثلاً فوٹو گرافی میں) واقع ہوتی ہیں؛ شعاعیت؛ کرنوں ...اثر؛ خواص شعاعی -

**actinic**, *a.* : ...عاعی -

**Actinium**, *n.* : ...تی نیم؛ ایک قسم کی دھات جو آفتاب ...ع میں تاریک پڑجاتی ہے

**Action**, *n.* : ...) عمل؛ طورق؛ فعل؛ حرکت؛ اثر؛ کام-

*a. of an acid* : ...اب یا ترشے کا عمل

*men of a.* : مردانِ عمل؛ مردانِ کار -

*put in a.* : عمل کرنا؛ عمل میں لانا -

(۲) عمل؛ فعل؛ کام - (۳) (ڈراما میں) سلسلۂ واقعات؛ فسانے کا تسلسل - (۴) نرت یا بھاو - (۵) کسی آلے کی ساخت؛ پرزہ بندی - (۶) قانونی کارروائی؛ مقدمہ؛ دعویٰ؛ نالش؛ چارۂ جوئی - (۷) لڑائی؛ جنگ؛ معرکہ؛ فوجوں کی مٹ بھیڑ -

*A. Front!* : توپ خانے کا حکم بوقت کارگزاری -

**Action,** *v.t.* : دعویٰ کرنا؛ مقدمہ چلانا؛ قانونی کارروائی یا چارۂ جوئی کرنا -

**Actionable,** *a.* : قابل گرفت؛ قابل چارۂ جوئی (عدالتی)؛ قانونی گرفت کے قابل؛ قابل مواخذہ -

**actionably,** *adv.* : قابل گرفت طریقے پر -

**Active,** *a.* : (۱) کام کاجی - (۲) عملی - (۳) محنتی؛ پھرتیلا؛ مستعد؛ سرگرم - (۴) خود بخود حرکت کرنے والا (بغیر بیرونی اثر کے)؛ عامل؛ موثر - (۵) (صرف ونحو میں) فعل معروف -

**actively,** *adv.* : فاعلانہ؛ عاملانہ؛ سرگرمی کے ساتھ؛ مستعدانہ -

**Activities,** *n. pl.* : (۱) سرگرمیاں؛ مساعی؛ عامل قوتیں - (۲) میدانِ عمل؛ حلقۂ عمل؛ عمل کے مواقع -

**Activity,** *n.* : فاعلیت؛ عمل؛ حرکت؛ ہمت؛ پھرتی؛ مستعدی؛ سرگرمی؛ جوش -

**Acton,** *n.* : (۱) روئی بھری صدری؛ بنڈی جو زرہ بکتر کے نیچے پہنتے ہیں؛ (عربی قطن) - (۲) بکتر؛ چمڑے کی صدری، جس پر زرہ ہوتی ہے -

**Actor,** *n.* : (۱) ایکٹر؛ ناٹکی؛ ڈراما کرنے والا - (۲) (شاذ) کرنے والا؛ فاعل؛ عامل -

**actress,** *n.* : ڈراما کرنے والی؛ ناٹکن -

**Actual,** *a.* : (۱) واقعی؛ اصلی؛ صحیح؛ حقیقی - (۲) رائج؛ متداول؛ موجود؛ حالی؛ عہد حاضر سے متعلق -

**Actuality,** *n.* : (۱) حقیقت؛ اصلیت؛ واقعیت - (۲) حقیقت؛ مسئلۂ وجود حقیقی؛ یہ مسئلہ کہ مادّہ بحیثیت معروض حقیقی وجود رکھتا ہے - بالفعلیت - (جمع میں) عوارض موجودہ؛ حالات موجودہ؛ واقعات حالیہ -

**Actualize,** *v.t.* : (۱) قوت سے فعل میں لانا؛ عمل میں لے آنا - (۲) جیتا جاگتا بناکر پیش کرنا - (بیان سے) جان ڈال دینا -

**actualization,** *n.* : فعل میں لانے کا عمل -

**Actually,** *adv.* : (۱) درحقیقت؛ فی الحقیقت؛ دراصل؛ اصل میں؛ فی الواقع - (۲) فی الوقت؛ حالات موجودہ میں - (۳) (استعجاب کے طور پر) "واقعی؟" -

**Actuary,** *n.* : (۱) ماہر بیمہ؛ وہ شخص جو شرح اموات اور زندگی اور آگ کے حادثات وغیرہ کے بیمے کے متعلق ماہرانہ واقفیت رکھتا ہو - (۲) (قدیم) مسجِّل؛ رجسٹرار؛ محرر -

**actuarial,** *a.* : متعلق بہ ماہر بیمہ؛ متعلق بہ مسجِّل -

**Actuate,** *v.t.* : (۱) حرکت پہنچانا؛ متحرک کرنا؛ چلانا (کسی آلے کو) - (۲) اُکسانا؛ تحریک کرنا؛ ترغیب دینا؛ باعث ہونا؛ شہ دینا -

**actuation,** *n.* : تحریک؛ ترغیب؛ اکسانا؛ اشتعال -

**Acuity,** *n.* : حدّت؛ تیزی؛ چبھن؛ شدّت (سوئی؛ تیزاب؛ بیماری؛ عقل؛ وغیرہ کی) -

**Aculeate, Aculeated,** *aa.* : (۱) (حیوانیات) نیشدار؛ ڈنک والا - (۲) (نباتیات) کٹیلا؛ خاردار؛ شوکی - (۳) نکیلا؛ چبھنے والا؛ چھیدنے والا -

**Aculeus,** *n.* : (۱) (حیوانیات) ڈنک؛ نیش - (۲) (نباتیات) کانٹا؛ خار -

**Acumen,** *n.* : رسائی؛ ذکا؛ تیز فہمی؛ زیرکی؛ فراست؛ دقیقہ رسی -

**Acuminate,** *a.* : (تاریخ طبعی) انی دار؛ نکیلا -

**Acuminate,** *v.t.* : (۱) تیز کرنا؛ باڑھ رکھنا؛ نوک نکالنا؛ دھار رکھنا - (۲) شدید کردینا؛ تیز کرنا؛ ترقی دینا؛ تند کرنا -

**Acumination,** *n.* : زیادتی؛ شدّت -

**Acute,** *a.* : (۱) تیز؛ نوک دار؛ نکیلا؛ دھاردار - (۲) (زاویہ) حادّہ - (۳) (بیماری) تیز؛ شدید؛ پُراشتداد (کہنہ کا ضد) - (۴) (احساسات؛ عقل؛ وغیرہ) تیز؛ ذکی؛ فریس؛ حسّاس - (۵) (آواز) کرخت؛ سخت؛ تیز؛ اونچی - (۶) (حروف کے متعلق) جن کا تلفظ پر زور ہو (دیکھو ACCENT, *n.*) -

**acutely,** *adv.* : تیزی سے؛ شدّت سے؛ فریسانہ وغیرہ -

**acuteness,** *n.* : اشتداد؛ شدّت؛ حدّت؛ تیزی؛ ذہانت؛ ذکا -

**Acuti-** : سابقہ؛ جو تیز کے معنے دیتا ہے -

*acutifoliate* : نک پتیا؛ نوک دار پتی والا -

*acutilobate* : نُکنا (جس کے گوشے نوک دار ہوں) -

**-acy,** *suf.* : لاحقہ؛ جس سے حالت یا حیثیت ظاہر ہونے والے اسماء بنائے جاتے ہیں - اردو میں اُس کا قریبی مرادف "یت" ہے -

**Ad-,** *pref.* : سابقہ؛ جو حرکت؛ رخ؛ تبدیلی؛ اضافہ؛ اتصال؛ زیادتی مرض؛ شدّت ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے -

**-ad,** *suf.* : اسماء کا لاحقہ (دیکھو -ADE) -

**Adage,** *n.* : ضرب المثل؛ مقولہ؛ کہاوت؛ مثل -

*adagio, adv., a., & n.* : (موسیقی) آہستہ؛ رساں رساں؛ دھیرے دھیرے؛ مدھم -

**Adam,** *n.* : حضرت آدم؛ باوا آدم -

*A.'s ale* or *wine* : پانی -

*A.'s apple* : کنٹھ؛ جو جوان ہونے پر گلے میں نکلتا ہے -

*old A.* : حالت جاہلیت؛ دقیانوسی حالت؛ غیر ترقی یافتہ -

**Adamant,** *n.* : (۱) (محاورہ) سخت پتھر؛ (مجازاً) سنگ خارا؛ بہت کڑا؛ کٹا - (۲) (قدیم) سنگ مقناطیس - (۳) الماس؛ ہیرا -

**Adamantine,** *a.* : سخت؛ کٹا؛ کڑا؛ الماسی -

**Adamite,** *n.* : (۱) بنی آدم؛ اولاد آدم؛ انسان؛ آدم زاد؛ آدم؛ آدمی - (۲) برہنہ انسان؛ ننگا؛ عریاں - (۳) (کلیسا) ایک فرقہ جو حضرت آدم کے تتبع میں ننگا پھرتا تھا؛ عریاں؛ دگمبر - (۴) (جمع میں) انسانوں کا ایک طبقہ جس کے متعلق بعضوں کا خیال ہے کہ صرف یہی اولاد آدم ہے -

**Adapt,** *v.t.* : (۱) بٹھانا؛ جمانا؛ لگانا (ایک چیز کا دوسری میں) - (۲) مناسب، موزوں یا مطابق بنانا؛ حسب منشا بدلنا؛ تصرف کرنا -

**adaptability,** *n.* : مادّۂ قبول؛ صلاحیت؛ مطابقت پذیری -

**adaptable,** *a.* : تصرف پذیر؛ بدلنے کی صلاحیت رکھنے والا -

**adaptation,** *n.* : تصرف؛ بدلنا؛ جمانا؛ ٹھیک کرنا -

**adaptive,** *a.* : حالات کے مناسب رنگ اختیار کرنے والا -

*ad captandum (vulgus), adv. & a.* : عامیانہ مذاق کی؛ عوام کے مطلب کی؛ عوام کے گوں کی؛ عام پسند؛ ابلہ فریب -

**Add,** *v.t. & i.* : جمع کرنا؛ جوڑنا؛ ملانا؛ شریک کرنا؛ شامل کرنا؛ بڑھانا؛ اضافہ کرنا؛ ایزاد کرنا (آخر میں)؛ جمع کا عمل کرنا؛ جوڑنا -

*a. in* : شامل کرنا؛ ملانا (کسی دوسری چیز میں) -

*a. up* or *together*: جمع کرنا؛ جوڑنا؛ میزان لگانا

**Addendum**, *n.*: (۱) وہ چیز جسے جمع کرنا ھے؛ قابلِ جمع یا اِضافہ - (۲) ضمیمہ؛ اضافہ؛ تتمہ -

**Adder**, *n.*: افعی؛ سانپ -

*A.'s tongue*: فرن کی ایک قسم

*Death A.*: زھریلا سانپ -

*Flying A.*: کابلی مکھی؛ ایک قسم کی بڑی مکھی -

*Horned A.*: شاخ دار سانپ -

*Puff A.*: پھنکار مار -

**Addict**, *v.t.*: (۱) عادی ہوجانا؛ خوگر ہونا؛ (کسی کو کسی چیز کی) لت ہوجانا-(۲) (رومن قانون) سپرد کرنا بحکم عدالت؛ حکماً حوالے کرنا-

**addiction**, *n.*: (۱) عادت؛ لت؛ دھت- (۲) سپردگی بحکم عدالت-

**Addition**, *n.*: (۱) جمع کرنے کا عمل؛ جمع؛ میزان - (۲) اِضافہ؛ بڑھوتری؛ بیشی؛ ازدیاد؛ جو چیز جمع کی جاے-

*in a. to*: اُس کے سوا؛ اُس کے علاوہ؛ مزید برآں -

**Additional**, *a.*: زائد؛ اِلحاقی؛ ضمنی-

**additionally**, *adv.*: ازدیاداً؛ ضمناً؛ اِلحاقاً؛ اور -

**Addle**, *A. egg*, *a.*: (۱) گندا؛ گندا انڈا؛ خاکی انڈا جس سے بچہ نہیں نکلتا - (۲) خالی؛ تہی مغز؛ تنگ ظرف - (۳) مختل؛ گت مت؛ اول جلول؛ بوکھل -

**Addle**, *v.t.&i.*: (۱) گھبرانا؛ پریشان کرنا یا ہونا؛ مختل کرنا یا ہوجانا؛ بوکھلا جانا؛ بوکھلانا - (۲) (انڈوں کے لیے) گندے ہوجانا؛ خراب ہوجانا؛ بوکھلا دینا-

**Addled**, *a.*: (۱) مختل؛ بوکھلایا ہوا؛ پریشان؛ اول جلول- (۲) خراب؛ گندے (انڈوں کے لیے) -

**Address**, *v.t.*: (۱) مخاطب ہونا؛ خطاب کرنا؛ تبادلۂ خیال کرنا؛ لکھنا؛ مخاطب کرنا؛ (خط پر) پتا لکھنا - (۲) متوجہ ہونا؛ مصروف ہونا؛ رجوع ہونا؛ مائل ہونا - (۳) (گولف کے کھیل میں) نشانہ لینا-

**Address**, *n.*: (۱) مستعدی؛ ہوشیاری؛ چابکدستی؛ مہارت؛ آمادگی — (۲) پتا (جو خط کے اوپر لکھا جاے)؛ عنوان- (۳) جہاز کی روانگی؛ جہاز بھیجنا - (۴) طور طریقہ؛ اطوار؛ رویہ؛ بات چیت کا طرز؛ ڈھنگ؛ انداز گفتگو؛ وضع؛ سلیقہ- (۵) سپاس نامہ؛ خطبہ (۶) (جمع) شرف قدمبوسی؛ درباداری (بادشاہ یا بڑے لوگوں کی)؛ معاشقہ (کورٹ شپ)-

**Addressee**, *n.*: پانے والا؛ (خط وغیرہ کا) مکتوب الیہ؛ مرسل الیہ-

**Adduce**, *v.t.*: دلیل؛ حجت یا سند لانا؛ بطور ثبوت بیان کرنا؛ پیش کرنا؛ مثال دینا؛ سند پکڑنا -

**adduceable**, *a.*:
**adducible**, *a.*: } قابلِ استناد؛ قابلِ اشتہاد -

**Adducent**, *a.*: (فعلیات) مقرب (عضلات) جوایک ھی مرکز کی طرف کھنچ جائیں -

**Adduct**, *v. t.*: (فعلیات) تقریب؛ ایک ھی مرکز کی طرف کھینچنا —

**Adduction**, *n.*: (۱) پیش کرنا (واقعات، ثبوت، نظیر یا بیان کا)؛ نظیر؛ حجت وغیرہ (پیش کرنا)- (۲) تقریب؛ ایک مرکز کی طرف کھنچاو-

**-ade**, *suf.*: جو اسماء کے آخر میں آتا اور عمل؛ اثر؛ نتیجے؛ وغیرہ کے معنے دیتا ھے -

**Adenoids**, *n. pl.*: گلے کے غدود؛ اسفنجی منسوجات (جو ناک یا حلق کی پشت پر ہوتے ہیں) -

**Adept**, *n. & a.*: پورا؛ ماھر؛ اُستاد؛ ہنر مند؛ کاریگر-

**Adequate**, *a.*: (۱) موزوں؛ مناسب؛ شایاں (ضرورت کے لحاظ سے) - (۲) کافی؛ حسب ضرورت؛ مکتفی؛ کماینبغی -

**adequacy**, *n.*: اکتفا؛ مناسبت؛ موزونیت-

**adequately**, *adv.*: کافی طور پر؛ پورے طور پر

*ad eundem*, *adv.*: مساویانہ (سند جو ایک جامعہ بغیر امتحان لیے کسی دوسری جامعہ کی سند کی بنا پر عطا کرے)-

*a deux*, *adv.-& a.*: دو کے لیے؛ دو میں

**Adhere**, *v.i.*: چپکنا؛ چمٹ جانا؛ پابند رہنا؛ (بات پر) جما رہنا؛ (کسی سے) وابستہ رہنا-

**Adherent**, *a. & n.*: (۱) چمٹا ہوا؛ لگا ہوا؛ لپٹا ہوا؛ چسپاں - (۲) حامی؛ حمایتی؛ ہوا خواہ؛ طرف دار؛ وابستہ؛ پیرو -

**adherence**, *n.*: حمایت؛ وابستگی؛ ہوا خواھی -

**Adhesion**, *n.*: چپکاو؛ التصاق؛ وابستگی؛ لگاو؛ چسپیدگی؛ پابندی؛ پیروی -

**Adhesive**, *a.*: (۱) چپچپا؛ لیسدار؛ لسلسا؛ لعاب دار؛ چیپ دار- (۲) لپٹا ہوا؛ لگا ہوا؛ ثابت قدم

**adhesively**, *adv.*: چپکتے یا چپچپاتے ہوے؛ لپٹے ہوے -

**Adhibit**, *v.t.*: (۱) لگانا؛ چپکانا؛ چسپاں کرنا؛ ثبت کرنا (۲) لگانا؛ ملنا (دوا کا) -

**adhibition**, *n.*: چسپاں کرنا؛ مالش؛ لگانا -

*ad hoc*, *a.*: کسی (کام) کے لیے؛ مختص؛ مخصوص -

**Adiabatic**, *a.*: عدم حرارت؛ یکساں درجے کی حرارت رکھنے والی؛ جتنی حرارت رکھتی ھے اُس سے زیادہ حرارت کو قبول کرنے والی (چیز)-

**Adiantum**, *n.*: پچھڑ؛ سنبل العلیب؛ سنبل سیاہ -

**Adiaphorism**, *n.*: وسیع المشرب؛ روشن خیالی؛ بے تعصبی؛ وسیع النظری؛ آزاد خیالی (خاص کر مذہبی معاملات میں)-

**adiaphorist**, *n.*: وسیع المشرب؛ روشن خیال؛ وسیع النظر؛ آزاد خیال-

**Adieu**, *int. & n.*: خدا حافظ؛ فی امان اللہ؛ خدا نگہبان؛ الله بیلی-

*make, take*, one's *a.*: خدا حافظ کہنا؛ الوداع کہنا -

*ad infinitum*, *adv.*: لامتناہی؛ غیر مختتم؛ لاانتہا؛ دوامی؛ ہمیشہ؛ ہمیشہ کے لیے

*ad interim*. *adv.& a.*: اس اثنا میں؛ اِس درمیان میں-

**Adipocere**, *n.*: بھورے رنگ کی چربی نما چیز جو مردہ اجسام سے رطوبت کی وجہ سے خارج ہوتی ھے -

**Adipose**, *a. & n.*: (۱) چربیلا؛ چکنائی دار؛ چکنا؛ روغنی- (۲) چربی-

**adiposity**, *n.*: چربیلا پن؛ چکنائی؛ دُھنیت -

**Adit**, *n.*: (۱) (کسی جگہ تک پہنچنے کا) واسطہ؛ راہ؛ گزر - (۲) (معادن) سیدھا رستہ؛ منفذ؛ گلیاری - (۳) رسائی؛ پہنچ؛ گزر

**Adjacent**, *a.*: ملا ہوا؛ متصل؛ نزدیک؛ پاس؛ ملحق-

**adjacency**, *n.*: الحاق؛ اتصال؛ نزدیکی؛ قرب —

**Adjective**, *a. & n.*: (۱) زائد؛ ضمنی؛ قائم بالغیر؛ عرضی (۲) (صرف) اسم صفت -

*a. colours*: کسی رنگ؛ کچے رنگ

*Law A.*: قانون اِضافی؛ قانون؛ ضابطہ -

**adjectival**, *a.*: وصفی -

**adjectivally**, **adjectively**, *advv.*: بطور صفت کے —

**Adjoin**, *v.t.*: ملانا؛ متصل کرنا؛ پاس لانا؛ قریب کرنا؛ پیوست کرنا؛ ملحق کرنا - (۲) ملا ہوا ہونا؛ ملحق (وغیرہ) ہونا -

**Adjourn**, *v.t.& i.*: اٹھا رکھنا؛ ملتوی کرنا؛ (کارروائی کو) روک دینا؛ بر خواست کرنا - (۲) (کارروائی کو چھوڑ کر لوگوں کا) الگ ہوجانا؛

(جلسے کا) مقام بدل دینا -

**ournment**, *n.*: (کسی کام کا) اُٹھا رکھنا ؛ برخاست -

**udge**, *v.t.*: (۱) تجویزکرنا؛ رائے دینا؛ قرار دینا؛ (کسی معاملے کے متعلق) حکم دینا - (۲) فیصلہ کرنا؛ حکم دینا؛ تصفیہ کرنا؛ محاکمہ کرنا - (۳) سزا دینا؛ ملزم قرار دینا؛ بحکم سرکار دلا دینا -

**udgement**, *n.*: حکم؛ تصفیہ؛ فیصلہ؛ محاکمہ -

**udicate**, *v.t.& i.*: (۱) (عدالتی) فتویٰ دینا؛ فیصلہ کرنا؛ تجویز کرنا ؛ حکم سنانا - (۲) قرار دینا؛ ٹھہرانا (مجرم یا بری)-

**udication**, *n.*: (۱) (عدالتی) حکم؛ فتویٰ؛ فیصلہ یا تجویز؛ اِنفصال- (۲) دیوالیا قرار دینا -

**udicative**, *a.*: اِنفصالی؛ عدالتی -

**udicator**, *n.*: حکم؛ قاضی؛ حاکم -

**unct**, *n.*: (۱) ماتحت ؛ متعلق ؛ منحصر ؛ ملحق - (۲) (صرف نحو) (فعل، فاعل، وغیرہ کے) (جمع میں)متعلقات؛ لاحقات - (۳) (منطق) زوائد؛ لواحق؛ عوارض -

**adjunctive**, *a.*: اِلحاقی؛ زائد -

**adjunctively**, *adv.*: بطور لاحق -

**ure**, *v.t.*: (۱) بقسم کہنا؛ واسطہ دلا کر کہنا؛ سوگند دینا ؛ حلف دینا؛ قسم لے لینا؛ حلف لے لینا - (۲) التجا کرنا؛ منت سماجت کرنا؛ درخواست کرنا -

**adjuration**, *n.*: قسم؛ سوگند؛ حلف؛ سماجت -

**ust**, *v.t.*: (۱) لگانا؛ ترتیب دینا؛ ٹھیک کرنا؛ قرینے سے دھرنا ؛ انضباط کرنا - (۲) مطابق کرنا؛ موافق کرنا؛ توازن پیدا کرنا؛ تعدیل کرنا؛ ہم آہنگ بنانا -

**ustable**, *a.*: توافق پزیر؛ تطابق پزیر؛ ترتیب پزیر-

**ustment**, *n.*: ترتیب؛ تطبیق؛ توافق؛ اِنضباط؛ ہم آہنگی ؛ سُلجھانا -

**tage, Aj**, *n.*: ہزارہ؛ مہنال؛ مُنہ (کسی مصنوعی فوارے کا) -

**tant**, *a. & n.*: (۱) نائب؛ مددگار-(۲)(فوج) اجیٹن (جو افسران بالا دست کی سہولت کے لیے خط کتابت کرتا ھے اور دوسروں تک اُن کے احکام پہنچاتا ھے) - (۳) لم ٹھیک؛ لم ٹنگا؛ سارس-

**djutancy**, *n.*: اجیٹن کا عہدہ -

**vant**, *a. & n.*: (۱) مددگار؛ معاون؛ ممد ؛ امدادی - (۲) (کوئی شخص یا چیز جو مددگار یا معاون ھو) بدرقہ -

**ibitum**, *adv.*: جی بھر کے؛ جتنا جی چاھے ؛ حسب دل خواہ ؛ حسب خواھش -

**easure**, *v. t.*: بانٹنا ؛ تقسیم کرنا ؛ حصے لگانا -

**easurement**, *n.*: بٹوارا ؛ تقسیم؛ حصہ کشی - (۲) مقابلہ ؛ موازنہ - (۳) حدود اربعہ؛ ابعاد ثلاثہ - ناپ؛ پیمایش -

**inicle**, *n.*: (۱) تائیدی؛ اِمدادی؛ معاونی - (۲) (قانون) تائیدی شہادت -

**inicular**, *a.*: تائیدی؛ اِمدادی؛ ثبوتی (شہادت کے متعلق) -

**inister**, *v.t.& i.*: (۱)اِنتظام کرنا؛ بندوبست کرنا -(۲) انجام دینا؛ ادا کرنا (اِنصاف، مذھبی رسوم کا)- (۳) (قسم) لینا؛ (حلف)اُٹھوانا (۴)مہیّا کرنا؛ بہم پہنچانا؛ دینا؛ فراھم کرنا (کسی چیز کا کسی کو) (۵) لگانا؛ مِلنا؛ مالِش کرنا (دوا کا) - (۶) اِنتظام کرنا؛ اِنصرام کرنا (۷) مدد پہنچانا ؛ سہارا دینا ؛ اعانت کرنا -

**Administrable**, *a.*: قابل انصرام -

**Administration**, *n.*: (۱) اِنتظام؛ بندوبست؛ اِنصرام (کاروبار کا)- (۲) نظم و نسق (امور عامہ یا حکومت کا) - (۳) وزارت؛ حکومت - (۴) ( قانون ) شخص متوفی کی جائداد یا ترکے کا انتظام - پروانۂ اِنصرامِ تولیت؛ *Letters of A.* - (۵) داد رسی - (۶) دینا؛ اُٹھوانا (حلف کا)- (۷) لگانا؛ مالِش (دوا وغیرہ کی)-

**Administrative**, *a.*: (۱) انتظامی؛ عملی؛ نظامی -

**Administratively**, *adv.*: منتظمانہ یا عاملانہ طور پر -

**Administrator**, *n.*: (۱)منتظم؛ مہتمم-(۲)منتظمی قابلیت رکھنےوالا- (۳) ناظم؛ عامِل (امور مذھبی، عدالتی، وغیرہ) - (۴) دھندہ؛ دینے والا؛ لگانے والا - (۵) وصی؛ مہتمم ترکہ (جو مالک اصلی کی صغر سنی میں اِملاک کا انتظام یا متوفی بلا وصیت کی جائداد کی نگرانی کرے) -

**Administratorship**, *n.*: عہدۂ ناظم؛ نظامت ؛ عہدۂ مہتمم -

**Administratrix**, *n.*: منتظمہ -

**Admirable**, *a.*: دل پسند؛ پسندیدہ؛ تعریف کے لائق؛ قابلِ تعریف؛ قابلِ ستایش؛ بہت عمدہ -

**Admirably**, *adv.*: قابل تعریف طریقے پر؛ بطریق احسن؛ بہت خوبی کے ساتھ -

**Admiral**, *n.*: (۱) امیر البحر؛ بیڑے کا اعلیٰ سردار؛ ( جہازوں کے ) بیڑا پتی - (۲) ماھی گیر یا تجارتی جہازوں کا مخصوص افسر اعلیٰ؛ ناظم- (۳) کشتئی امیر البحر ؛ نشان کا جہاز (جس میں امیر البحر سوار ھو ) -

*Red A.*: }
*White A.*: } یورپی تتلی کی دو قسمیں-

**Admiralship**, *n.*: امارت بحر -

**Admiralty**, *n.*: (۱) دفتر امیر البحر؛ امارت بحری- (۲) نظارت بحری -

*Court of A.*: عدالت امیر البحر؛ بحری عدالت -

**Admiration**, *n.*: (۱) مدح؛ ثنا؛ تحسین؛ توصیف؛ قدر؛ پسندیدگی - (۲) (سابق میں) تعجب؛ حیرت؛ اچنبھا -

*the a. of all*: سب کا ممدوح؛ ھر دلعزیز -

**Admire**, *v. t.*: مدح کرنا؛ توصیف کرنا؛ پسند کرنا؛ بنظر اِستحسان دیکھنا؛ حیرت کی نظروں سے دیکھنا؛ سراھنا - (۲) (سابق میں) تعجب کرنا؛ اچنبھا کرنا؛ متحیر ھونا - (۳) (عام محاورہ میں) اظہار تعریف کرنا؛ داد دینا؛ ستایش کرنا -

**Admirer**, *n.*: (۱) مداح؛ ثنا خواں؛ تعریف کرنے والا؛ پسند کرنے والا - (۲) عاشق؛ شیدائی؛ چاھنے والا -

**Admissible**, *a.*: (۱) (خیال یا تجویز کے متعلق) قابلِ پزیرائی ؛ قابلِ تسلیم؛ ماننے کے قابلِ؛ قابل قبول؛ روا؛ جائز - (۲) (قانون) قابلِ سماعت ( جو بحیثیت عدالتی ثبوت کے قبول کیا جا سکے) ؛ قابلِ ادخال شہادت- (۳) اھل؛ قابلِ تقرر؛ قابلِ ماموری (کسی عہدہ یا اور عزت کی جگہ پر) -

**admissibility**, *n.*: قابلِ قبول ھونا؛ قابلِ تسلیم ھونا؛ جواز؛ روا ھونا؛ سماعت پزیری -

**Admission**, *n.*: شمولیت ؛ داخلہ ؛ شرکت ؛ پہنچ؛ رسائی؛ گزر-

**Admissive**, *a.*: مائل بہ اعتراف؛ معترفانہ -

**Admit,** *v.t. & i.*: (۱) داخل کرنا ؛ شریک کرنا ؛ شامل کرنا ؛ آنے دینا ؛ اجازت دینا - (۲) ماننا ؛ قبول کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ اعتراف کرنا ؛ اقبال کرنا ؛ قبول کرنا ؛ مقر ہونا -

*a. of*: مہلت دینا ؛ گنجائش ہونا (شک ؛ اصلاح ؛ وغیرہ کی) -

**admittedly,** *adv.*: (۱) مسلمہ طور پر؛ بے شک و شبہ - (۲) مانتا؛ جائز؛ سمجھنا - (۳) (بند جگہوں کے متعلق) گنجائش رکھنا ؛ سمائی رکھنا ؛ جگہ رکھنا یا جگہ کا ہونا -

**Admittable,** *a.*: قابلِ اجازت ؛ قابلِ ادخال ؛ قابلِ شرکت ؛ روا ؛ جائز -

**Admittance,** *n.*: داخلہ ؛ شرکت ؛ (داخل ہونے کی) اجازت -

**Admix,** *v.t. & i.*: مِلانا ؛ مِلانا ؛ شریک کرنا ؛ ڈالنا ؛ آمیز کرنا ؛ حل کرنا (کسی چیز کا بحیثیت مرکب کے جز کے) -

**Admixture,** *n.*: مِلاوٹ ؛ آمیزش ؛ میل ؛ شرکت -

**Admonish,** *v.t.*: (۱) سمجھانا ؛ تاکید کرنا - (۲) نصیحت کرنا ؛ مشورہ دینا ؛ صلاح دینا ؛ ہدایت کرنا - (۳) متنبہ کرنا ؛ کان کھولنا ؛ ہوشیار کرنا ؛ جتانا - (۴) دھیان دلانا ؛ جتانا ؛ مطلع کرنا -

**admonishment,** *n.*: تنبیہ ؛ ہدایت ؛ نصیحت ؛ فہمائش ؛ سمجھانا -

**Admonition,** *n.*: (۱) سمجھانا ؛ فہمائش؛ تنبیہ؛ ہوشیار کرنا - (۲) ملامت ؛ شرم دلانا ؛ بُرا بھلا کہنا -

**admonitory,** *a.*: تنبیہی ؛ نصیحت آمیز ؛ فہمائشی -

*ad nauseam, adv.*: قابلِ نفرت حد تک (اتنا زیادہ کہ جس سے نفرت ہوجائے) -

**Adnominal,** *a.*: (۱) توصیفی ؛ صفت کے متعلق - (۲) اسم کے متعلق ؛ متعلق بہ اسم -

**Adnoun,** *n.*: (۱) صفت - (۲) کوئی صفت جو اسم کے طور پر استعمال کی جائے -

**Ado,** *n.*: (۱) کام؛ کاج؛ کار؛ گزبز؛ گھبراہٹ؛ بکھیڑا؛ اضطراب - (۲) دقت؛ مشکل ؛ پریشانی ؛ درد سری ؛ کھکھیڑ -

**-ado:** اسم فاعل بنانے کے لیے لاحقہ جیسے (جان ہار ,*desperado*) -

**Adobe,** *n.*: کچّی اینٹ -

**Adolescent,** *n.&a.*: بالغ؛ عنفوانِ شباب میں؛ آغاز شباب میں ؛ نو جوان ؛ سیانا -

**adolescence,** *n.*: بلوغ ؛ عنفوانِ شباب ؛ جوانی ؛ اُٹھتی جوانی (مردوں کے لیے ۱۴ - ۲۵ اور عورتوں کے لیے ۱۲ - ۲۱ کی عمر) -

**Adonis,** *n.*: (۱) اے ڈونس ایک حسین شخص جو زہرہ دیوی کا منظور نظر تھا - (۲) (مجازاً) رنگیلا ؛ بانکا ؛ بنا ٹھنا ؛ چھیلا ؛ کنھیا - (۳) (نباتیات) ایک قسم کا پودا اے ڈونس - (۴) (حشراتیات) ایک قسم کی تتلی (Clifton Blue) کلفٹی تتلی ؛ اے ڈونس ؛ نیلی تتلی یا تیتری - [Clifton ایک مقام کا نام ہے]

**Adonize,** *v.refl. & i.*: (۱) سنوارنا؛ بنانا ؛ آراستہ کرنا ؛ مانگ پٹی کرنا - (۲) اے ڈونس کی نقل کرنا ؛ کنھیا بننا -

**Adopt,** *v.t.*: (۱) گود لینا ؛ متبنّیٰ کرنا؛ مُنہ بولا رشتہ دار بنانا؛ لے پالک کرنا - (۲) لے لینا ؛ قبول کرنا ؛ حاصل کرنا ؛ اخذ کرنا ؛ (خیال وغیرہ کو کسی سے) اختیار کرنا یا کر لینا - (۳) اِنتخاب کرنا ؛ پسند کرنا ؛ چُننا -

**adoptability,** *n.*: اِنتخاب پذیری؛ اخذ کیے جانے کی صلاحیت -

**adoptable,** *a.*: قابلِ قبول؛ قابلِ اختیار؛ قابلِ پسند؛ قابلِ تبنیت ؛

**adoption,** *n.*: قبول؛ اختیار؛ اِنتخاب ؛ لے پالک لینا؛ تبنیت؛ گود لینے کے قابل -

**Adoptive,** *a.*: (۱) مُنہ بولا ؛ لے پالک ؛ متبنّیٰ ؛ گود لیا ہوا - (۲) اخذ و اِنتخاب کی صلاحیت رکھنے والا -

**adoptively,** *adv.*: متبنّیٰ یا لے پالک کے طور پر -

**Adore,** *v.t.*: (۱) عزت کرنا؛ احترام کرنا ؛ قدر و منزلت کرنا ؛ ادب اور محبت کرنا - (۲) (شعر) پوجنا ؛ پرستش کرنا - (۳) (رومن کیتھلک) تقدیس ؛ تعریم کرنا؛ الوہیت کا مظہر سمجھ کر احترام کرنا -

**adorable,** *a.*: واجب التعظیم ؛ قابلِ محبت ؛ قابلِ عزت ؛ محبوب ؛ محترم ؛ قابلِ پرستش -

**adorably,** *adv.*: محترمانہ ؛ محبوبانہ وغیرہ -

**adoration,** *n.*: احترام ؛ عزت ؛ پرستش -

**Adorer,** *n.*: (۱) مداح ؛ پرستار ؛ پجاری ؛ بندہ - (۲) عاشق ؛ شیدائی ؛ والہ و شیدا -

**Adorn,** *v.t.*: (۱) سجانا ؛ سنوارنا ؛ آراستہ کرنا ؛ زینت دینا - (۲) زیور سے آراستہ کرنا ؛ سنگار کرنا ؛ بناو کرنا -

**Adornment,** *n.*: آرایش ؛ زیبایش ؛ زینت ؛ سجاوٹ ؛ بناو سنگار -

**Adown,** *adv.&prep.*: (متروک؛ نظم میں مستعمل) DOWN, *adv.* دیکھو

*ad rem, adv. & pred.a.*: (۱) ٹھیک ؛ بجا؛ برمحل ؛ با موقع - (۲) حسب مراد ؛ حسب منشا ؛ مطلب کے موافق -

**Adrenalin** *n.*: غدودی رطوبت جو خون کی گردش اور عضلات پر عمل کرتی ہے -

**Adrift,** *adv.*: بہا ہوا ؛ اِدھر اُدھر بہتا ہوا ؛ آوارہ ؛ بے کس ؛ بے ٹھکانے ؛ ہدت روزگار -

**Adroit,** *a.*: شاطر ؛ چالاک ؛ ہوشیار ؛ مستعد -

**adroitly,** *adv.*: چالاکی سے ؛ مستعدی سے ؛ شاطرانہ -

**adroitness,** *n.*: چالاکی ؛ مستعدی -

**Adry,** *adv. & pred.a.*: (۱) سُوکھا ؛ خُشک - (۲) پیاسا ؛ تشنہ ؛ بے آب -

**Adscititious,** *a.*: (۱) بیرونی ؛ خارجی - (۲) اِلحاقی ؛ ضِمنی؛ زائد -

*adscriptus glebae, a. & n.*: زرعی غلام ؛ غلام آسامی (ایسا کاشتکار جو مثل زمین کے زمیندار کی ملک ہو) -

*adsum, v.i.*: لبیک؛ حاضر؛ " حاضر ہوں " -

**Adulate,** *v.t.*: آسمان پر چڑھانا ؛ خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی کرنا؛ تملق -

**Adulation,** *n.*: خوشامد ؛ چاپلوسی ؛ تملق -

**Adulator,** *n.*: خوشامدی -

**Adulatory,** *a.*: تملق آمیز ؛ خوشامدانہ ؛ چاپلوسی کی -

**Adullamite,** *n.*: (تاریخ انگریزی) قدیم شہر ادلام کا باشندہ؛ ادلامی ؛ پارلیمنٹ کے وہ ممبر جنھوں نے سنہ ۱۸۶۶ ء میں لبرل فرقے سے قطع تعلق کرلیا تھا -

**Adult,** *a. & n.*: جوان ؛ بالغ ؛ سیانا -

**Adulterant,** *a. & n.*: میل؛ آمیزش؛ ملونی (ملو ، ملونی) -

**Adulterate,** *a.*: (۱) حرام کار ؛ زانی؛ ولدالزنا ؛ حرامی - (۲) (اشیا کے متعلق) کھوٹی ؛ جعلی ؛ نقلی ؛ مصنوعی ؛ قلب -

**Adulterate,** *v.t.*: ملانا ؛ آمیزش کرنا؛ مصنوعی بنانا ؛ کھوٹ ڈالنا؛ بگاڑنا -

آمیزش ؛ ملاوٹ : کھوٹ -

**adulteration**, *n.*: کھوٹ مِلانے والا -

**adulterator**, *n.*: زانی ؛ زنا کار؛ فاجر ؛ بدکار -

**dulterer**, *n.*: چھنال؛ زانیہ ؛فاحشہ ؛ بے عصمت : تعبہ -

**dulteress**, *n.*: (ا) بدکاری کا ؛ زنا کا ؛ متعلق بہ زنا ؛ حرامی؛

**dulterine**, *a.*: ولد الزنا - (۲) مِلایا ہوا ؛ آمیزش شدہ ؛ کھوٹا ؛ جعلی ؛ قلب - (۳) ناجائز؛ خلاف قانون ؛ ممنوعہ -

زنا ؛ حرام کاری ؛ بدکاری ؛ چھنالا -

**dultery**, *n.*: زنائے محصن یا محصنہ؛ زناجس کے مرتکب ( مرد اور

*double a.*: عورت دونوں) بیاھے ھوں -

زنا جس کا ایک ھی فریق بیاھا ھو -

*single a.*: زنا کار ؛ فاسق -

**adulterous**, *a.*: زنا کاری؛ حرام کاری سے -

**adulterously**, *adv.*: چھایا ہوا ؛ سایہ دار ؛ چھتنارا -

**dumbral**, *a.*: (ا) خاکا کھینچنا یا بنانا - (۲) جھلک دِکھانا ؛

**dumbrate**, *v.t.*: کنایہ کرنا؛ اِشارہ دینا - (۳) پیش از پیش اندازہ لگانا ؛ پہلے سے قیاس لگا لینا -(۴) چھا جانا ؛ چھپا لینا ؛ ڈھانک لینا -

**dumbration**, *n.*: سایہ ؛ پرچھائیں؛ جھلکی دکھانا؛ خاکا؛ اِشارہ -

**dumbrative**, *a.*: مظہر ؛ جھلک دِکھانے والا-

*d unguem. (factus), a.*: خوب ؛ درجۂ کمال کوپہنچایا ہوا ؛ بدرجۂ اعلیٰ-

**dust**, *a.*: (ا) جھلسا ھوا ؛ سوختہ؛ خشک؛ سوکھاھوا ؛ جلابھنا - (۲) دھوپ یا لو کا مارا ؛ (کھال کے رنگ کے لیے) ‘(sunburnt)’ جلا ھوا - (۳) نڈھال ؛ ملول ؛ افسردہ -

*d valorem, adv. & a.*: (محاصل کےلیے) محصول بحساب قیمت ؛ بیجک پر یا بیجکی (محصول) -

**dvance**, *v.t. & i.*: (ا) آگے بڑھانا یا لےجانا - (۲) ترقی دینا؛ بڑھانا (اشخاص یا منصوبوں کے لیے ) - (۳) پیش کرنا ؛ دائر کرنا ( دعویٰ،رائے، وغیرہ کا) - (۴) بسرعت وقوع میں لانا ؛ بسرعت تکمیل کو پہنچانا؛ ( کام کی رفتار کو ) تیز کرنا - (۵) پیشگی دینا ؛ سائی دینا ؛ اگوری دینا - (۶) اُدھار دینا ؛ قرض دینا- (۷) بڑھانا ؛ اِضافہ کرنا ؛ زیادہ کرنا (قیمت کا) - (۸) (لازمی) آگے بڑھنا؛ آگے جانا ؛ اقدام کرنا ؛ کوچ کرنا - (۹) ترقی کرنا ؛ بڑھنا ؛ مرتبہ پانا - (۱۰) بڑھ جانا ؛ زیادہ ھوجانا (قیمت کا)-

**advanced**, *a.*: بڑھا ھوا ؛ اعلیٰ ؛ ترقی یافتہ -

**advancement**, *n.*: ترقی ؛ اِضافہ ؛ اقدام ؛ پیشگی وغیرہ -

**dvance**, *n.*: (ا) حملہ ؛ چڑھائی؛ کوچ؛ بڑھنا ؛ آگےجانا ؛ اقدام؛ پیش قدمی - (۲) ترقی - (۳) پیش قدمی ؛ پہل ( اپنی طرف سے کسی کے پاس جانا)؛ سبقت - (۴) اِضافہ ؛ زیادتی ( قیمت یا رقم میں) - (۵) پیشگی ادائی ؛ قرض ؛ اُدھار -

*a. copy*: پیش نسخہ (جو اِشاعت سے قبل کسی کو دیا جائے) -

*in a.*: قبل ؛ سامنے ؛ پہلے سے؛ پیش از پیش -

**Advantage**, *n.*: (ا) منفعت ؛ نفع ؛ بھلائی ؛ بہتری؛ مفاد ؛ فوقیت ؛ برتری - (۲) مناسب صورت یا موقع - (۳) ٹینس کی ایک اصطلاح -

**advantageous**, *a.*: سپھل ؛ مفید ؛ فائدہ مند ؛ سودمند -

**advantageously**, *adv.*: سودمندانہ -

*a.-ground*: (ا) موقع کی جگہ ؛ عمدہ موقع ؛ کام کی جگہ؛ پر قابوجگہ - (۲) مقام برتری؛ بہتر موقع -

*have the a. of* :<br>*gain the a. over*: } برتری حاصل کرنا؛ ور رھنا ؛ فائق ھونا (مقابلے میں) -

*take a.*: قابو یا موقع پانا ؛ فائدہ اُٹھانا -

*take a. of a person*: دو شخصوں میں ایک کو دوسرے کے متعلق ذاتی علم ھونا اور دوسرے کا اُس سے واقف ھونا -

*take a person at a.*: کسی شخص کو اچانک آ لینا ؛ بے خبری میں آ پہنچنا -

*to a.*: ایسے طریق پرجس سے کسی شئے کی خوبیاں عیاں ھوجائیں -

**Advantage**, *v.t.*: (ا) مفید ھونا ؛ پُر از منفعت ھونا ؛ سود مند ھونا - (۲) فائدہ میں ھونا ؛ برتری یا فوقیت دینا- (۳) ترقی دینا؛ بڑھانا -

**Advent**, *n.*: (ا) زمانۂ بشارت ؛ زمانۂ قبل ولادت حضرت عیسیٰ - (۲) بعثت حضرت مسیح - (۳) حضرت مسیح کا ظہور ثانی ؛ حضرت عیسیٰ کا دوسرا ظہور - (۴) ( کسی مشہور واقعے کا ) ظہور ؛ وقوع -

**Adventitious**, *a.*: (ا) خارجی؛ بیرونی - (۲) اِتفاقی ؛ عارضی- (۳) (قانون) ارث بعید -

**adventitiously**, *adv.*: خارجی طور پر؛ اِتفاقاً ؛ عارضی طور پر؛ ارث بعید کے طور پر -

**Adventure**, *n.*: (ا) مہم ؛ کارنمایاں.؛ جوکھم ؛ قسمت آزمائی ؛ اولوالعزمی کا کام - ( ۲ ) حادثہ ؛ واقعہ ؛ افتاد ؛ سانحہ ( جو غیر متوقع ھو) - (۳) تجارتی جوا ؛ سٹا؛ خطرے کا کام ؛ جوکھوں کا کام ؛ جاں بازی کا کام -

**Adventure**, *v.t. & i.*: (ا) خطرے میں ڈالنا ؛ جوکھوں میں پڑنا - (۲) خطرے میں پڑنا ؛ جان پر کھیلنا - (۳) ھمّت کرنا ؛ جرأت کرنا - (۴) بیڑا اُٹھانا ؛ اوکھلی میں سر دینا -

**Adventurer**, *n.*: (ا) جاں باز؛ مہم جو ؛ قسمت آزما - (۲) سٹّے باز - (۳) زمانہ ساز ؛ عیار -

**Adventuresome**, *a.*: حوصلہ مند؛ جاں باز ؛ با ھمت ؛ سر فروش (اشخاص)؛ ھمت آزما (اشیا) -

**Adventuress**, *n.*: (ا) (عورت) دیکھو ADVENTURER-

**Adventurous**, *a.*: سورما ؛ جری؛ جیوٹ ؛ من چلا ؛ جاں‌باز -

**adventurously**, *adv.*: جرأت سے ؛ جاں بازانہ وغیرہ -

**Adverb**, *n.*: (ظرف، تمیز ، وغیرہ) متعلق فعل -

**Adverbial**, *a.*: متعلق فعل کا -

**Adverbially**, *adv.*: متعلق فعل کے طور پر -

*ad verbum, adv. & a.*: لفظ بہ لفظ ؛ حرف بحرف -

**Adversary**, *n.*: مخالف ؛ مد مقابل ؛ حریف ؛ دشمن؛ رقیب -

*the A.*: شیطان ؛ ابلیس -

**Adversative**, *a.*: (الفاظ وغیرہ کے متعلق) متضاد ؛ نقیض -

**adversatively**, *adv.*: بالعکس ؛ بطور نقیض -

**Adverse**, *a.*: (ا) مخالف؛ ضِد ؛ ناموافق؛ نامساعد ؛ برخلاف - (۲) نقصان دہ ؛ مضرت رساں ؛ مضر - (۳) متقابل ؛ عکس ؛ ضد؛ بالمقابل ؛ اُلٹا -

adversely, *adv.*: حریفانہ ؛ مخالفانہ ؛ غیر مساعدانہ -

**Adversity**, *n.*: (۱) مصیبت ؛ آفت ؛ بپتا ؛ اُفتاد- (۲) ادبار ؛ نحوست ؛ بد بختی ؛ کم نصیبی ؛ اِفلاس ؛ فلاکت ؛ عسرت-

**Advert**, *v.i.*: اِشارہ یا کنایہ کرنا ؛ حوالہ دینا ؛ ذِکر کرنا؛ بیان کرنا-

**Advertise**, *v.t.&i.*: (۱) اِطلاع دینا؛ مطلع کرنا؛ آگاہ کرنا؛ خبر دار کرنا- (۲) اشتہار دینا ؛ اعلان کرنا ؛ شایع کرنا؛ مشتہر کرنا ؛ مشہور کرنا -

**Advertisement**, *n.*: اِشتہار ؛ اعلان ؛ اِطلاع عام -

**Advice**, *n.*: - (۱) نصیحت؛ هدایت؛ صلاح؛مشورہ؛ راے؛ مصلحت (۲) اِطلاع ؛ خبر -

advices, *n.pl.*: دور کی اِطلاعیں ؛ خبریں یا پیام - باضابطہ اِطلاع؛ سماچار-

**Abvisable**, *a.*: (۱) مناسب؛ بہتر ؛ با موقع - (۲) قرین مصلحت؛ مقتضاے وقت -

advisability, *n.*: }
advisableness, *n.*: } قرین مصلحت ہونا ؛ مناسب ہونا :

advisably, *adv.*: مصلحت کی رو سے ؛ حسب اقتضا -

**Advise**, *v.t.&i.*: (۱) نصیحت کرنا؛ مشورہ دینا؛ صلاح دینا - (۲) (تجارت) اِطلاع کر نا ؛ مشورہ دینا - (۳) مشورہ کرنا ؛ صلاح کرنا ؛ راے لینا -

adviser, *n.*: مشیر ؛ صلاح کار -

**Advised**, *a.*: دانستہ ؛ سوچا سمجھا -

advisedly, *adv.*: (۱) عمداً؛ سوچ سمجھ کر؛ دانستہ؛ بالقصد- (۲) محتاط ؛ مصلحت بیں ؛ پُراز احتیاط ؛ احتیاط یا مصلحت پر مبنی ؛ مصلحت آمیز -

*ill-a.*: غیر محتاط ؛ بعید از احتیاط ؛ نا عاقبت اندیشانہ-

**Advisory**, *a.*: (۱)مستشار (جماعت یا مجلس)-(۲)مشورت آمیز؛نصیحت آمیز ؛ صلاح سے متعلق-

*ad vitam aut culpam*, *adv.*: نیک چلنی کی شرط پر-

**Advocacy**, *n.*: (۱) وکیل کا کام یا پیروکاری- (۲) وکالت؛ حمایت ؛ عذرداری ؛ پیروکاری -

**Advocate**, *n.*: (۱) وکیل؛ مختار ؛ پیروکار - (۲) حامی؛ مؤید ؛ تائید کرنے والا - (۳) پیشہ ور وکیل ؛ مختار؛ ایڈووکیٹ ؛ مشیر قانونی -

*Faculty of Advocates*: (اسکاچسیان کی) جماعت وکلا -

*Lord A.*: - لارڈ ایڈووکیٹ ؛ وکیل شاهی (اسکا چسیان)

advocateship, *n.*: ایڈووکیٹ کا عہدہ -

advocatory, *a.*: وکیلانہ ؛ وکالت کے متعلق -

**Advocate**, *v.t.*: حمایت کرنا ؛ تائید کرنا ؛ سفارش کرنا ؛ وکالت کرنا -

**Advowson**, *n.*: وقف کرنے کا حق ؛ کسی عبادت گاہ کے لیے کوئی جاگیر وقف کرنے کا حق ؛ کسی معبد کی سرپرستی -

**Adynamia**, *n.*: فقدان قوت : ضعف ؛ کمزوری ؛ نڈھال پن ؛ قوت غریزی کی کمی یا فقدان -

**Adynamic**, *a.*: ضعیف ؛ کمزور ؛ نحیف ؛ نڈھال -

**Adytum**, *n.* (pl.-*ta*): (۱)حرم ؛ زیارت ؛ خانقاہ یا مندر کا اندرونی حصہ - (۲) خاص کمرا ؛ خلوت گاہ -

**Adze**, *n.&v.t.*: (۱) کلهاڑی؛ بسولا؛ تیشہ-(۲)کلهاڑی یا بسولے سے کاٹنا-

**Æ, Ae**: لاطینی میں دو حروف عِلت کا مجموعہ جس کی آواز *a* اور *e* کے

ی بین هوتی هے ( = اِے طویل یا قصیر ) -

**Aedile**, *n.*: یڈائل " (قدیم روما کا ایک عہدہ دار جو عمارات ' تماشاگاہ یس' وغیرہ کی نگرانی کرتا تها)؛ ناظر

**Aedileship**, *n.*: یڈائل" کا عہدہ -

*aeger*, *n.*: - گریزی یونیورسٹیوں میں)علالت نامہ؛ بیماری کا صداقت نامہ

**Aegis**, *n.*: پناہ؛ سرپرستی- (۲) ( یونانی دیومالا) جو پیٹر دیوتا تهینے ( یا اتهینا) دیوی کی ڈهال -

*aegrotat*, *n.*: گریزی یونیورسٹیوں میں)معذوری نامہ؛ اِس بات کا صداقت کہ طالب علم بیماری کے باعث امتحان میں شریک ہونے کے قابل نہیں-

**Aeolian**, *a.*: - ایولیسی: ایشاے کوچک کے ایک قدیم ضلع ایولیس کا

*A. mode*: وسیقی) گرجے کی گتوں میں سے نویں گت- هوا کے دیوتا ایولیوس کا؛ وایو کا -

*A. harp*: ترنگ؛ ایک قسم کی هوائی سارنگی جو هوا میں ے سے بجے ؛ هوا سارنگی ؛ ساز هوائی -

**Aeolic**, *a.&n.*: یسی؛ ایولوی ( بولی)-

**Aeolipyle, -pile**, *n.*: رنما ؛ آلہ جس سے بهاپ کی قوت قدار دریافت هوتی هے -

**Aeolotropy**, *n.*: لوضع ( طبعی خواص کا تغیر جو جگہ ل جانے سے واقع هو) -

**Aeon, Eon**, *n.*: جگ- (۲) ابدیت- (۳) (فلسفۂ اشراقی) ازلیت (وہ جو ابتداے کائنات سے موجود هے ) ؛ مظہر الوهیت -

**Aerate**, *v.t.*: هوا میں رکهنا یا هوا دینا - (۲) کاربونک سڈ گیس بهرنا -

**Aeration**, *n.*: بونک ایسڈ گیس بهرنے کا عمل -

**Aerial**, *a.&n.*: هوائی - (۲) هوا کی طرح (سبک)؛ - (۳) غیرمادی ؛ خیالی ؛ تصوری ؛ موهوم - (۴) فضائی ؛ فضا کے متعلق ؛ هوا یا فضا میں - (۵) هوائی ؛ فضائی هوا میں موجود هو یا هوا میں حرکت کرتا هو) - (۶) لاسلکی تار جو هوائی لہروں کو جمع کرتا هے -

**Aeriality**, *n.*: یت؛ هوائیت؛ موهوم هونا ؛ بے بودی -

**Aerially**, *adv.*: کی طرح ؛ ایثر کی طرح ؛ نہایت لطیف ؛ م طور پر -

**Aerie, Aery, Eyrie, Eyry**, *n.*: شکاری پرندوں' مثلاً عقاب' ں' وغیرہ کا گهونسلا ؛ بلند آشیانہ - (۲) بلند مسکن - ( شکاری پرندوں کا) جهول -

**Aeriform**, *a.*: هوا کی طرح کا ؛ هوا پیکر - (۲) غیر ؛ غیر حقیقی ؛ خیالی ؛ موهوم -

**Aero- (Aero)**: - ابقہ بمعنی هوا-(۲) (عام بول چال)هوائی جہاز

*aerodrome*: گاہ -

*aerodynamics*: ی حرکیات؛ حرکیات کی وہ شاخ جو الی هوا سے بحث کرے -

*aerofoil*: جہاز کا بازو -

*aerogram*: ی کا پیام-

*aerolite, aerolith*: - هوائی؛ هوائی پتهر؛ سنگ شہاب

*aeronaut*: ز؛ غبارچی (جو غبارے میں اُڑے)؛ طیارچی؛ هواباز-

*aeronautic(al), aa.*: زی کے متعلق -

*aeronautics*, *n.*: یں اُڑنے کا علم؛ طیرانیات؛ هوا بازی -

*aeroplane*: جہاز؛ طیارہ -

*aerostat* : غبارہ؛ (شاذ) ھوا باز؛ طیارچی --

*aerostatics* : ھوائی سکونیات؛ ھوا کے توازن اور دباو کا علم -

*aerostation* : علم ھوا بازی -

**Aeruginous**, *a.*: زنگاری؛ تانبے کے کساو کی طرح یا اُس کے متعلق-

**Aesculapius**, *n.* : (۱) قدیم رومیوں میں طب کا دیوتا؛ اِسقلابیوس- (۲) طبیب -

**Aesculapian**, *a.* : اِسقلابی؛ طبی -

**Aesthete**, *n.* : حسن پسند؛ حسن پرست؛ جمال دوست؛ حسن شناس؛ خوبصورتی پسند کرنے والا -

**Aesthetic, Aesthetical**, *aa.* : (۱) حسن پرستی سے متعلق؛ حسن پسندانہ - (۲) ذوقی؛ جمالیاتی؛ ذوق حسن کے مطابق-

**aesthetically**, *adv.* : جمال شناسانہ؛ حسن پرستانہ؛ حسن شناسی کی راہ سے -

**aestheticism**, *n.* : حسن شناسیت -

**aesthetics**, *n.* : حسن شناسی؛ جمالیات؛ فنون لطیفہ کا علم -

**Aestho-physiology** *n.* : حسّی عضویات؛ اعضاے احساس کا علمی مطالعہ -

**Aestival, Estival**, *a.* : گرمیوں کے (موسم سے) متعلق؛ گرمائی؛ تابستانی؛ موسم گرما کا -

**Aestivate**, *v.i.* : گرمیاں گزارنا یا بسر کرنا - (حیوانیات) موسم گرما میں بے حس و حرکت رھنا -

**Aestivation**, *n.* : (حیوانیات) موسم گرما کی بے حسی - (نباتیات) کھلنے سے پہلے شگوفوں کی پنکھڑیوں کی ترتیب؛ پنکھڑیوں کی لپیٹ -

*aetatis, aet., aetat.*: - عمر کے فلاں سال میں (جیسے بارھویں برس) -

**Aetiology**, *n.* : (۱) علّت کو ڈھونڈ نکالنا یا تشخیص کرنا؛ فلسفۂ علت و معلول (۲) - (طب) علم اسباب (الامراض) -

**aetiological**, *a.* : عِلّت یا اسباب الامراض کے متعلق -

**aetiologically**, *adv.* : عِلّت یا اسباب الامراض کی رو سے -

**Af -**, *pref.* : سابقہ ' AD- کی ایک صورت ' جو *f* سے شروع ھونے والے مادّوں کے ساتھ اِستعمال ھوتی ھے -

**Afar**, *adv.* : (۱) دور سے؛ فاصلے سے - (۲) دور؛ فاصلے پر -

**Affable**, *a.* : خلیق؛ خوش خلق؛ کشادہ پیشانی -

**affability**, *n.* : اُنس؛ خلق؛ لطف؛ تلطف -

**affably**, *adv.* : خلق ' تلطف یا کشادہ پیشانی سے -

**Affair**, *n.* : کام؛ بات؛ معاملہ؛ دھندا؛ مسئلہ؛ قضیہ - (جمع میں) امور؛ کاروبار؛ معاملات -

*a. of honour.* : مبارزہ؛ جنگ؛ یکیکی (عزت و ناموس کے معاملے میں) یعنی "ڈوئل" -

*a gorgeous a.* : (بول چال میں مادّی چیزوں کے لیے جیسے:) "فوق البھڑک معاملہ" -

*Affaire de cœur*, *n.* : (فرانسیسی) دل کا معاملہ؛ عشق و محبت -

**Affect**, *v.t.* : (۱) کام میں لانا؛ اِستعمال کرنا - (۲) کسی چیز کا کسی خاص شکل وغیرہ کے اختیار کرنے کی طرف مائل ھونا - (۳) بننا؛ تصنع کرنا؛ وضع بنانا؛ جیسے: "مولوی بننا" - (۴) بناوٹ یا دکھاوٹ کرنا - (۵) (کسی کام کے کرنے کا) اِدّعا یا جھوٹا اظہار کرنا -

**Affect**, *v.t.* : (۱) اثر کرنا؛ لگ جانا (کسی بیماری وغیرہ کا) - (۲) متاثر کرنا؛ اثر پیدا کرنا - (۳) (متروک) مختص کرنا؛ مخصوص کرنا -

**affectingly**, *adv.* : کار گر یا پُر اثر طریق سے -

**Affectation**, *n.* : (۱) نمود؛ نمائش؛ بناوٹ؛ تصنع- (۲) تصنع؛ ظاھرداری؛ اُپری باتیں؛ مصنوعی یا ظاھری اخلاق - (۳) بہانہ؛ دکھاوٹ؛ حیلہ- (۴) (کبھی کبھی فرانسیسی محاورے کے مطابق) پیشہ ' جو سرکاری کاغذات میں لکھایا گیا ھو -

**Affected**, *a.* : (۱) ظاھرداری کا؛ دکھاوے کا؛ بناوٹی - (۲) مصنوعی؛ بنا ھوا؛ جھوٹ موٹ کا - (۳) (اشخاص کے لیے) ظاھردار؛ تصنع کرنے والا - (۴) (جب کسی متعلق فعل کے ساتھ اِستعمال ھو) مائل؛ راجع؛ راغب - (۵) متاثر؛ گرفتار؛ مبتلا (بیماری وغیرہ میں) - (۶) متاثر (جذبات میں یا جسمانی حیثیت سے)-

**affectedly**, *adv.* : بناوٹ سے؛ ظاھردارانہ -

**affectedness**, *n.* : دکھاوا؛ تصنع؛ بناوٹ -

**Affection**, *n.* : (۱) اثر پذیری - (۲) جذبہ؛ ذھنی کیفیت-(۳) میلان؛ رغبت - (۴) چاہ؛ محبت؛ عشق؛ پریم؛ مہر؛ شفقت - (۵) جسمانی کیفیت (کسی خاص اثر کی وجہ سے) - (۶) روگ؛ بیماری؛ مرض؛ عِلّت - (۷) کیفیت؛ حالت - (۸) وصف؛ خاصہ؛ خصوصیت -

**affectional**, *a.* : جذباتی؛ پُر احساس -

**Affectionate**, *a.* : (۱) محبت کرنے والا؛ پریمی - (۲) مشتاق؛ شیدائی؛ دلدادہ (کسی کا)- (۳) (چیزوں کے متعلق) محبت بھری؛ شفقت آمیز -

**affectionately**, *adv.* : محبت سے؛ پیار سے -

**affectionateness**, *n.* : دلدادگی؛ اِشتیاق -

**Affective**, *a.* : قلبی کیفیت سے متعلق؛ جذباتی

**Afferent**, *a.* : اندر کی طرف جانے والا -

*affettuoso*, *adv.* : (موسیقی) درد انگیز یا پُر اثر طریقے پر -

**Affiance**, *n.* : (۱) سہارا؛ بھروسا؛ اعتقاد؛ اعتماد- (۲) عہد؛ قول؛ اقرار (خصوصاً نکاح ' سگائی ' منگنی کا) -

**Affiance**, *v.t.* : نکاح یا شادی کا عہد کرنا -

**Affidavit**, *n.* : حلفنامہ؛ تحریری حلفی بیان -

**Affiliate**, *v.t.* : (۱) (کسی ادارے کے لیے) الحاق کرنا؛ شامل کرنا (اشخاص کو بحیثیت اراکین اور انجمنوں کو بحیثیت شاخ) - (۲) (اشخاص یا انجمن کا کسی سوسائٹی کے ساتھ) تعلق قائم کرنا -(۳) (قانون) (ناجائز اولاد کی پرورش یا کفالت کی غرض سے) ولدیت کا تعین -

**affiliation**, *n.* : الحاق؛ تعلق؛ شمول؛ انضمام -

**Affined**, *a.* : متعلق؛ کسی سے رشتہ رکھنے والا؛ علاقہ دار -

**Affinity**, *n.* : (۱) تعلق؛ نسبت؛ رشتہ؛ عزیز داری (بذریعہ مناکحت) - (۲) تعلق؛ رشتہ (خاندانی اور نسلی) (۳) مشابہت؛ مماثلت ساخت کی (جانوروں ' درختوں زبانوں ' وغیرہ میں) - (۴) خاندانی شباھت - (۵) رغبت؛ اُنس - (۶) کشش - (۷) (کیمیا) بعض عناصر کا یہ میلان کہ وہ دوسروں سے ملتے ھیں - اِلف -

**Affirm**, *v.t. & i.* : (۱) اِدّعا کرنا ؛ دعوے سے کہنا ؛ زور کے ساتھ کہنا - (۲) (قانون) باضابطہ اعلان کرنا - (۳) (نحو و منطق) ایجاب - (۴) (قانون) قائم ، بحال یا برقرار رکھنا (کسی فیصلے کا) ؛ توثیق کرنا -

**affirmable**, *a.* : ایجاب پذیر ؛ توثیق پذیر -

**affirmatory**, *a.* : ایجابی ؛ توثیقی -

**Affirmation**, *n.* : (۱) تصدیق ؛ توثیق (خاص کر قانون میں) - (۲) اقرار صالح (ایسے شخص کا جو اپنے ضمیر کی اِتباع میں قسم کھانے سے اِنکار کرے) -

**Affirmative**, *a. & n.* : (۱) ایجابی ؛ اقراری ؛ اِثباتی ؛ مثبت - (۲) (منطق) موجبہ ؛ ایجابی (جس سے قضایا کے دو حدوں کا توافق ثابت ہو) -

*answer in the a.* : ہاں کرنا ؛ اقرار کرنا ؛ ہامیں بھرنا -

**affirmatively**, *adv.* : اقرار کے طور پر ؛ ایجاباً -

**Affix**, *v.t.* : (۱) لگانا ؛ باندھنا ؛ نتھی کرنا ؛ چپکانا ؛ چسپاں کرنا - (۲) لگانا ؛ ثبت کرنا (مہر ، ٹھپا ، وغیرہ کا) - (۳) (تحریر کے آخر میں) کچھ اور بڑھانا ، مثلاً دستخط یا عبارت - (۴) تہمت دھرنا ؛ اِلزام لگانا ؛ وابستہ کرنا (تنخواہ کا پیشے وغیر کے ساتھ) -

**Affix**, *n.* : (۱) لاحقہ ؛ اِضافہ - (۲) (نحو) سابقہ یا لاحقہ -

**Affixture**, *n.* : نتھی ؛ رشتہ ؛ تعلق ؛ شمول -

**Afflatus**, *n.* : القا ؛ علم لدنی ؛ اِلہام -

**Afflict**, *v.t.* : تکلیف دینا ؛ مصیبت میں ڈالنا ؛ ایذا (جسمانی یا ذہنی) پہنچانا

**Affliction**, *n.* : (۱) مصیبت ؛ قہر ؛ آفت ؛ بپتا - (۲) دکھ ؛ درد ؛ تکلیف ؛ بلا -

**afflictive**, *a.* : مصیبت ناک ؛ تکلیف دہ ؛ بلا خیز ؛ درد ناک ؛ ایذا رساں -

**Affluent**, *a.* : (۱) رواں ؛ جاری ؛ بہتا ہوا - (۲) بہت ؛ زیادہ ؛ کثیر - (۳) مالدار ؛ دولت مند ؛ متمول ؛ مالا مال -

**affluence**, *n.* : کثرت ؛ زیادتی ؛ بہتات ؛ دھن ؛ دولت ؛ ثروت -

**affluently**, *adv.* : افراط سے ؛ کثرت سے ؛ بہتات سے -

**Affluent**, *n.* : معاون (ندی) ، وہ ندی جو دوسری میں جاکر ملے -

**Afflux**, *n.* : (۱) بہاو ؛ سیلان (خاص کر رطوبات کا) - (۲) توفیر ؛ اِضافہ -

**Afford**, *v.t.* : (۱) مستطیع ہونا ؛ مالی حیثیت رکھنا ؛ مقدور رکھنا ؛ گنجائش رکھنا - (۲) (چیزوں کے متعلق) گنجائش نکالنا ؛ مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ دینا - (۳) بہم پہنچانا (مثلاً درختوں کا پھل اور سمندر کا مچھلیاں بہم پہنچانا) -

**Afforest**, *v.t.* : (کسی زمین کو) جنگل بنانا ؛ شکار گاہ بنانا

**afforestation**, *n.* : جنگل بنانا -

**Affranchise**, *v.t.* : آزاد کرنا ؛ نجات دلوانا (غلامی یا کسی اور پابندی سے) -

**Affray**, *n.* : ہنگامہ ؛ بلوا ؛ دنگا ؛ کشت و خون -

**Affright**, *v.t.* : (متروک) ڈرانا ؛ خوف زدہ کرنا -

**Affright**, *n.* : (متروک) ڈر ؛ خوف ؛ دہشت ؛ ہول -

**Affront**, *v.t.* : (۱) برملا توہین کرنا ؛ اہانت کرنا ؛ ہتک کرنا - (۲) جھپانا ؛ شرمندہ کرنا - (۳) مقابلہ کرنا ؛ سامنے آنا ؛ تمرد یا گستاخی کرنا

**Affront**, *n.* : اہانت ؛ گستاخی ؛ تمرد -

**Affusion**, *n.* : (۱) ڈالنا ؛ اوپر بہانا ؛ اُنڈیلنا (خاص کر پانی کو ایک قسم کے بپتسمے میں) - (۲) (طب) پانی ڈالنا ؛ تر کرنا (بخار کے مریض پر ۵۰ تا ۷۰ درجے فارنہیت حرارت کا پانی) ؛ تریڑا دینا -

**Afield**, *adv.* : میدان میں ؛ کھیت میں (خاص کر مزدوری یا جنگ کے لیے) - میدان یا کھیت کی طرف - (۳) گھر سے دور ؛ وطن سے باہر ؛ کوسوں ؛ پردیس میں

**Afire**, *adv. & pred.a.* : ہوا ؛ آتش گرفتہ ؛ مشتعل -

**Aflame**, *adv. & pred.a.* : تا ہوا ؛ مشتعل ؛ دھکتا ہوا ؛ فروزاں ؛ ہوا (جس سے آنچیں اُٹھ رہی ہوں) -

**Afloat**, *adv. & pred.a.* : بہتا ہوا ؛ تیرتا ہوا ؛ پانی پر - سمندر میں ؛ جہاز میں ؛ بحری خدمت میں (۳) لبریز ؛ سے بھرا ہوا - (۴) اُڑتا ہوا - (۵) بیباق (قرض سے) ؛ سبکدوش - پورا ؛ زور پر ؛ زوروں سے ؛ پوری شدّت کے ساتھ - (۷) عام ؛ مشہور - (۸) (معاشیات) رائج ؛ قابل بیع و شرط (دستاویز) - (۹) متزلزل ؛ مذبذب ؛ بے ٹھکانے ؛ اِدھر اُدھر بہنے والا -

*a fond*, *adv.* : نسیسی) پوری طرح سے ؛ مکمل طور پر -

**Afoot**, *adv. & pred.a.* : پیدل ؛ پانو پانو ؛ پیادہ پا - (۲) حرکت میں - کام میں ؛ عمل میں ؛ جاری ؛ چلتا ؛ چالو -

**Afore**, *adv. & prep.* : (جہاز رانی) آگے ؛ سامنے - (۲) (متروک) ؛ پیشتر ؛ پہلے ؛ اگلے زمانے میں -

**Afore-** : بمعنی بالا ، پیش ، قبل -

*a fortiori*, *adv.* : بالاولی ؛ زیادہ وثوق کے ساتھ ؛ حتماً -

**Afraid**, *pred.a.* : ف ؛ ڈرا ہوا ؛ دہشت زدہ -

**Afreet**, **-rit**, **-rite**, *n.* : یت -

**Afresh**, *adv.* : بتازہ ؛ نو بہ نو ؛ نیا ؛ از سر نو ؛ نئے سر سے ؛ سے -

**Afrikander**, *n. & a.* : بی افریقہ کا ولندیزی نژاد باشندہ ؛ بی نژاد افریقی -

*A. Bond* : قی باشندوں کے مفاد کی تحریک جس کا منشا ھے کہ ریاست ھاے متحدۂ افریقہ قائم ہو جائیں ؛ تحریک اد افریقہ

**Aft**, *adv.* : ہاز رانی) دنبالۂ جہاز میں ؛ جہاز کے عقبی حصّے یا اُس کے نزدیک

**After**, *adv., prep., & conj.* : پیچھے ؛ عقب میں - (۲) پیچھے پیچھے ؛ ب میں - (۳) متعلق ؛ بارے میں - (کے لیے ؛ واسطے ؛ برائے - متعاقب ؛ پیچھے ؛ بعد میں (باعتبار وقت) - بعد تک ؛ پیچھے تک ؛ بعد میں - بعد ؛ بعد از مرور ؛ گزرنے کے بعد

*a. such behaviour* : نظر بایں حالات ؛ اندریں صورت جیسے - اِس کے بعد ؛ اِس کے نیچے (بلحاظ اہمیت)

*a. such fashion* : ) مطابق ؛ موافق جیسے

*a. Rembrandt* : ۱) (کسی کی) تقلید میں ؛ نقل کے نمونے پر جیسے

*named a.* : ۱) نسبت سے ؛ تعلق سے ؛ جیسے

*a. he has gone* : ۱) (Conj.) جب ، جس وقت کہ جیسے

*a. all* : ۱) بایں ہمہ ؛ بہرحال ؛ یہ سب سہی ؛ تاہم ؛ آخرش ؛ پھربھی -

*a. one's own heart* : ۱) حسب منشا ؛ حسب مراد ؛ حسب دلخواہ -

**After**, *a.* :- (*a. years*) ) بعد کا ؛ پیچھے کا ؛ متعاقب جیسے برسوں بعد ) (جہاز رانی) عقبی ؛ پچھلا -

*a. masts* : بی مستول

**Afterbirth**, *n.* : ول نال (وہ جھلی جس میں رحم کے اندر جنین فوت ہوتا ھے) -

**Afterdamp**, *n.*: دم گھونٹ گیس یعنے وہ دھواں جو کسی کان میں گیسی دھماکے کے بعد رہ جاتا ھے -

**Afterglow**, *n.*: شفق ( شام ) -

**After-grass**, *n.*: فصل بعد کی گھاس ؛ پچھیتی گھاس -

**Aftermath**, *n.*: دیکھو AFTER-GRASS -

**Aftermost**, *a.*: ( جہازرانی) وہ حصّہ جو دنبالے کے سب سے زیادہ نزدیک ھو ؛ سب سے پچھلا -

**Afternoon**, *n.*: تیسرے پہر -

**Afterpiece**, *n.*: نقل ( مذاقیہ حصّہ جو ناٹک کے بعد رکھا جاتاھے) -

**Afterthought**, *n.*: (۱) بعد کا خیال (وہ خیال جو ختم کار کے بعد آوے ) ؛ پس اندیشی - (۲) بعد کی توجیہہ ؛ نکتہ بعد از وقوع -

**Afterwards**, *adv.*: اُس کے پیچھے؛ پھر ؛ اُس کے بعد ؛ بعد کو-

**Ag-**, *pref.*: سابقہ ' AD - کی ایک صورت جو g سے شروع ہونے والے مادّوں کے ساتھ استعمال ہوتی ھے -

**Aga**, *n.*: آغا ( عثمانی افواج کا سردار ) -

**Again**, *adv.*: (۱)پھر ؛ دوبارہ ؛ باز ؛ دھرا کے؛ دوسرا کے ؛ پھر سے -

*a. and a., time and a.*: بار بار ؛ کئی مرتبہ ؛ علی‌التواتر ؛ متواتر -

*as much a.*: اُتنا ھی اور ؛ دگنا ؛ دونا ؛ دو چند؛ المضاعف -

*ever and a., now and a.*: کبھی‌کبھی؛ گاھے گاھے؛ گاھےماھے-

*half as much a.*: ڈیوڑھا -

(۲) علاوہ بریں؛ مزید براں ؛اُس کے علاوہ ؛ نیز - (۳) بر خلاف اُس کے ؛ دوسری جانب -(۴) بدلے میں ؛ جواب میں - (۵) جواب میں ؛ بطور جواب کے ؛بطور بازگشت کے - (۶) تناسب سے ؛ نسبت سے ؛ اُتنا ھی؛ مساوی( کسی خاص کلم یا حالت کے ) جیسے: - *the loaded table groaned a.*

**Against**, *prep. &conj.*: (۱)برخلاف؛ بمقابلہ؛خلاف- (۲)تقابل‌میں؛ تضاد میں ؛ مقابل جیسے *a. a dark background*:

(۳) قبل‌ازقبل؛ بطور پیش بندی‌یا تیاری‌جیسے *a. a rainy day*:

(۴) متصادم؛ ٹکراتے ہوئےجیسے - *ran a. a rock* : (۵) مقابل؛ آمنے سامنے - (۶) (متروک) (بطور عاطفہ ) اِتنے میں؛اِس اثنا میں-

**Agami**, *n.*: اگامی (ایک امریکی پرندہ جو کبوتر کا سا ہوتا ھے اور زور سے بولتا ھے ) - [ اگامی مقامی نام ھے ]

**Agamic**, *a.*: ( حیوانیات ) بے جنسا؛ بے جنسی (جس میں فعل مباشرت کی صلاحیت نہ ہو ) -

**Agamogenesis**, *n.*: بے جنسی ولادت -

**agamogenetic**, *a.*: بے جنسی ولادت سے متعلق -

**agamogenetically**, *adv.*: بے جنسی ولادت کے طور پر-

**Agamous**, *a.*: (حیاتیات) نرلنگی؛ وہ جانور جس میں نر یا مادہ‌کی علامت نہ ھو -

**Agape**, *adv.&pred. a.*: (۱) بھونچک ؛ ششدر ؛ حیران - (۲) کھلا ( دروازہ‌کھڑکی ) ؛ چوپٹ -

**Agape**, *n*: (تلفظ " اگیپے ") وہ دعوت جو قدیم عیسائی عشاے ربانی کے سلسلے میں کرتے تھے ؛ مواخات-

**Agaric**, *n.*: (۱ ) ککر مُتّا ؛ سانپ کی چھتری ؛ کھُمبی - (۲) کھُمبی ( *fungi* ) کی مختلف قسموں کا نام -

**Agastric**, *a.*: (حیوانیات) لامعدی ؛ بےمعدہ؛ جس میں معدہ نہ ہو-

**Agate**, *n.*: (۱) نیم شفاف جوھر دار قیمتی پتھر ؛ عقیق ؛ عقیق یمنی ( یمانی ) ؛ سنگ سلیمانی - (۲) تار کشوں کا اوزار جس سے سونے کے تار کو دمکاتے ھیں - (۳) (امریکا) ایک قسم کا ٹائپ جسے انگلستان میں ( *ruby* ) کہتے ھیں -

**Agave**, *n.*: نباتات کی جنس جس میں امریکی‌ایلوا بھی‌شامل ھے-

**Agaze**, *adv.*: گھورتا ہوا ؛ آنکھیں پھاڑے ہوئے ؛ ٹکٹکی باندھے-

**Age**, *n.*: (۱) عمر؛ سن ؛ زندگی کی مدت - (۲ ) بڑھاپا ؛ پیری ؛ ضعیفی ؛ عمر کا آخری حصّہ - ( ۳ ) پیڑھی ؛ پشت ؛ نسل - ( ۴ ) (تاریخ ' ارضیات ) زمانہ ؛ عہد ؛ عصر ؛ دور-(۵) ( محاورہ ' جمع میں ) مدت مدید ؛زمانہ دراز ؛ عرصہ ؛ برسوں ؛ ایک عمر - (۶) بلوغ ؛ سن رشد (انگریزی قانون کے مطابق ۲۱ برس ) -

*a. of discretion*: سن شعور (۱۴ سال)-

*Moon's a.*: جتنے دنوں کا چاند ہو -

*over a.*: مقررہ عمر سے زائد -

**Age**, *v.t.&i.*: (*Trans.*) بوڑھا کردینا - (*Intr.*) بوڑھانا؛ بوڑھاھوجانا؛ لٹ جانا -

**-age**, *suf.*: لاحقہ مختلف معنوں میں آتا ھے -

**Aged**, *a.*: (۱) بوڑھا؛ سن‌رسیدہ؛ معمر؛ کہن‌سال؛ کبیرسن - (۲)محض عمر کی مدت ظاہر کرنے کے لیے جیسے تیرہ برس کا ( *a. thirteen* ) -

**agedness**, *n.*: بڑھاپا؛ پیری؛ پیرانہ سالی؛ کہن سالی-

**Ageless**, *a.*: سدا جوان؛ جو کبھی بوڑھا نہ ھو -

**Agency**, *n.*: (۱) فعالیت ؛ عاملیت - (۲) وسیلہ ؛ ذریعہ ؛ سبب؛ واسطہ - (۳) ( اقتصادی ) آڑھت؛ منیبی ؛ کارندہ یا گماشتہ ہونا - ( ۴ ) ایجنسی ؛ کار خانہ ؛ دُکان -

**Agenda**, *n.*: (۱) ( جلسے کا ) پیش نامہ ؛ کار روائی نامہ ؛ اَجنڈا- (۲) یاد داشت نامہ -

**Agent**, *n.*: (۱) کرنے والا ؛ فاعل ؛ عامل ( جس کے عمل یا قوت سے کوئی نتیجہ مترتب ہو - (۲) ( اشیا کے متعلق ) علّت ؛ قوت عاملہ ؛ عامل جیسے کیمیاوی عامل *chemical a.*:

(۳ ) منیب ؛ کارکن ؛ گماشتہ ؛ کارندہ -

**agential**, *a.*: عامل کا یا ایجنسی کا یا اُس سے متعلق-

*agent provocateur*, *n.*: ( فرانسیسی) اِشتعال دلانے والا (خصوصاً سیاسی سازشی) ؛ خفیہ پولیس کا گوئندہ جوکسی گرفت میں نہ آنے والے کو اِشتعال دلاکر اُس سے کوئی ایسا فعل سر زد کروادے کہ پولیس‌دست اندازی کرسکے -

**Agglomerate**, *v.t. & i.*: اکٹھا کرنا؛ یک جا کرنا ؛ ڈھیر ھوجانا یا بن جانا ؛ مجتمع ہونا -

**agglomeration**, *n.*: ڈھیر ؛ اِجتماع ؛ ڈلا ؛ گولا -

**agglomerative**, *a.*: جمع کرنے کی صلاحیت رکھنے والا-

**Agglomerate**, *a.& n.*: (۱) ڈھیری ؛ ڈھیر ؛ ڈلا - (۲) حر بستہ ( آتش فشاں اجزا جو گرمی سے مل گئے ھوں ) -

**Agglutinate**, *a.*: (۱) چپکا ھوا ؛ چسپیدہ - (۲) مرکّب حقیقی؛ مرکب امتزاجی جس کے اجزا کی نہ تو شکل میں تبدیلی ھو نہ معنوں میں ؛ جیسے تیزرو ' زودرنج ' وغیرہ -

**Agglutinate**, *v.t. & i.*: (۱) چپکانا؛ جوڑنا ( جیسے گوند سے ) ؛ ملا کر خمیر کر دینا - ( ۲ ) مرکب کرنا ؛ ترکیب دینا ( الفاظ کا ) - (۳) گوند بننا ؛ گوند بنا نا -

**agglutination**, *n.*: لیس ؛ چیپ ؛ چپکار ؛ چسپیدگی-

**agglutinative**, *a.*: لیس دار؛ چیپ دار؛ لسلسا؛ چپچپا-

**Aggrandize,** *v.t.*: (۱) بڑھانا؛ ترقی دینا ؛ زیادہ کرنا؛ وسیع کرنا (کسی شخص یا حکومت کی طاقت ، مرتبے ، دولت ، وغیرہ کو ) - (۲) مبالغہ کرنا ؛ حاشیہ چڑھانا ؛ چمکانا ؛ بڑھانا ؛ چڑھانا -

**aggrandizement,** *n.* : زیادتی؛ اضافہ ؛ ترقی ؛ توسیع -

**Aggravate,** *v.t.* : (۱) ( معاملے کو ) زیادہ خراب یا بدتر کردینا ؛ زیادہ سنگین یا سخت بنانا ؛ بڑھانا ( کسی بار یا جرم وغیرہ کو ) - (۲) ( بول چال ) ( کسی شخص کو ) زچ کرنا ؛ قافیہ تنگ کردینا -

**aggravation,** *n.* : تشدّد ؛ زیادتی ؛ اضافہ -

**Aggregate,** *a.* & *n.* : (۱) مجتمع ؛ اکٹھا ؛ ( طبیعیات ) مجموع- (۲) مجموعی؛ جملہ؛ کل؛ میزان - (۳) ( قانون ) شرکت اجتماعیہ جو ایسے افراد پر مشتمل ھو جو باھم مشارکت کر رھے ھیں -

*in the a.* : اکٹھا ؛ سب ملا کر ؛ جملہ ؛ بالجملہ ؛ بحیثیت مجموعی ؛ من حیث الکل -

**Aggregate,** *v.t.* & *i.*: - (۱) اکٹھا ھونا ؛ ڈھیر ھونا ؛ مجتمع ھونا (۲) مِلانا ؛ اکٹھا کرنا ؛ جمع کرنا ( افراد کو جماعت میں ) - (۳) میزان لگانا ؛ جمع کرنا ؛ جوڑ -

**aggregation,** *n.* : جمع ؛ اجتماع ؛ ڈھیر -

**aggregative,** *a.* : مجموعی ؛ اجتماعی -

**Aggress,** *v.i.*: - (۱) چھیڑ کرنا؛ پہل کرنا؛ ابتدا کرنا (جھگڑے کی) (۲) حملہ کرنا ؛ چڑھائی کرنا -

**aggression,** *n.*: چڑھائی ؛ حملہ -

**aggressor,** *n.*: حملہ آوار؛ پہل کرنے والا ؛ ابتدا کرنے والا (جھگڑے کی) -

**Aggressive,** *a.* & *n.* : (۱) حملہ آور ؛ جنگجو - (۲) ناگوار ؛ بے تمیزی کا - (۳) جارحانہ ؛ حملہ آورانہ ؛ جنگجویانہ - (۴) جنگجو؛ نبردجو ؛ آمادۂ پیکار ؛ لڑائی پر تلا ھوا -

*assume the a.* : لڑائی شروع کرنا ؛ پہل کرنا ؛ ابتدا کرنا -

**aggressively,** *adv.*: جارحانہ طور پر؛ حملہ آورانہ انداز سے -

**aggressiveness,** *n.*: حملہ آوری؛ جارحانہ کارروائی؛ جنگجوئی-

**Aggrieve,** *v.t.* : رنج دینا ؛ تکلیف دینا ؛ ستانا ؛ دق کرنا ؛ ظلم کرنا ؛ دکھ دینا -

**Aghast,** *a.* : (۱) سہما ھوا ؛ خوف زدہ ؛ دھشت زدہ ؛ خائف ؛ ھیبت زدہ - (۲) ششدر ؛ متحیر ؛ بھوچکا ؛ ھکا بکا -

**Agile,** *a.* : پھرتیلا ؛ مستعد ؛ چست ؛ (استعارةً ) بجلی -

**agilely,** *adv.* : پھرتی سے ؛ مستعدی سے -

**agility,** *n.* : پھرتی ؛ مستعدی ؛ چستی ؛ تیزی -

**Agio,** *n.* (۱) بٹاون؛ بٹا ؛ بھنوائی ؛ بدلوائی ؛ حق صرافی ؛ وہ رقم ( بحساب فی صد) جو زر کاغذی کو سکّوں میں یا کسی زر کو اُس سے اعلیٰ زر میں بدلوانے کے لیے زاید دینا ھوتی ھے - (۲) فرق قیمت ( جو ایک زر اور دوسرے زر میں پایا جائے )؛ بٹا - (۳)مبادلہ کا کار و بار ؛ صرافی ؛ صرافا -

**Agiotage,** *n.* : (۱) صرافی؛ مبادلے کا کام - (۲) بیوپار - (۳) سٹا ( ھنڈیوں اور حصّوں کی خرید و فروخت میں ) -

**Agist,** *v.t.* : (۱) چرانا ؛ کِھلانا (مویشی وغیرہ کو) - (۲)(کسی زمین یا اُس کے مالک پر ) محصول لگانا ؛ رقم عائد کرنا ؛ پابندی عائد کرنا ؛ کھرائی لینا -

**agistment,** *n.* : چرائی ؛ کھرائی -

**Agitate,** *v.t.* : (۱)ھلانا؛ متحرک کرنا؛ حرکت میں لانا - (۲) بیچین کرنا ؛ ھیجان پیدا کرنا ؛ ھلچل ڈال دینا ؛ مشتعل کرنا ؛ اُکسانا ( لوگوں کو یا جذبات کو ) - (۳) سوچنا ؛ ڈولانا ( دل یا خیال میں )؛ ھر پہلو سے غور کرنا ؛ بحث کرنا ؛ بچار کرنا - (۴) جد و جہد کرنا ؛ ھلچل جاری رکھنا -

**Agitation,** *n.* : (۱) حرکت؛ ھلنا ؛ جنبش - (۲) گھبراھٹ ؛ ھلچل ؛ پریشانی ؛ اضطراب - (۳) سوچ؛ بچار؛ اُدھیڑ بن؛ بحث مباحثہ - (۴) تحریک؛ ھلچل یا شورش جاری رکھنا - (۵) شورش؛ کھلبلی -

*agitato*, *adv.* : (موسیقی)گھبراھٹ سے ؛ اضطراب کے ساتھ -

**Agitator**, *n.*: (۱) زور شور سے تحریک کرنے والا ؛ ھلچل ڈالنے والا؛ شورشی ( خاص کر سیاسی )- (۲) ھلانے ڈُلانے ( یا پھینٹنے ) کا آلہ -

**Aglet, Aiglet,** *n.* : (۱) بوندی ؛ گھنڈی ( کسی دھات کی فیتے یا ڈوری کے سرے پر ) - (۲) ستارہ ؛ ٹکلی وغیرہ ( جیسے زیبایش کے لیے لباس میں لگاتے ھیں ) - (۳) وردی کا پھندنا ؛ گچھا ( جو بعض وردیوں میں شانے سے لٹکتا رھتا ھے اور دھات کا ھوتا ھے ) - (۴) ( صنوبری درختوں کی ) زلفیں -

**Aglow**, *adv.* & *pred.a.* : چمکیلا ؛ دمکتا ھوا ؛ دمکیلا ؛ درخشاں ؛ تابندہ -

**Agnail,** *n.* : ریتنا ( ناخن کی جڑ کے پاس مہین کھال کا ٹکڑا جو الگ ھو جاتا ھے مگر جس کا ایک سرا لگا رھتا ھے ) - ( قدیم ) کنّا ؛ گھٹّا -

**Agnate,** *n.* & *a.* : (۱) اک جدّی ؛ یک جدّی - (۲) ھم نسل ؛ ھم خاندان؛ ھم قبیلہ - (۳) ( مجازاً ) ھم جنس ؛ ھم رنگ؛ ھم مزاج -

**agnatic,** *a.* : نسلی ؛ جدی -

**agnation,** *n.* : برادری ؛ ھم جدّی ؛ ھم نسبی -

**Agnomen,** *n.* : (۱) ( رومیوں میں ) چوتھا عرف - (۲) ( عام معنوں میں ) عرف -

**Agnostic,** *n.* & *a.* : (۱) لاادریا ؛ لاادری ؛ وہ جس کا اعتقاد یہ ھو کہ خدا یا دوسری غیر مادّی اشیا کی ھستی کے متعلق ھمیں کچھ علم نہ تو ھے اور نہ غالباً کبھی ھو - (۲) ( عقیدہ لا ادریا کے متعلق ) لاادری -

**agnosticism,** *n.* : (مذھب) لاادریت -

**Agnus Castus,** *n.* : ایک درخت جس کی نسبت پہلے یہ خیال تھا کہ وہ عفت اور عصمت کو بچاتا ھے ؛ شجر عفت -

**Agnus Dei,** *n.* : (۱) ( رومن کیتھولک ) عبادت کا حصّہ جو اِن الفاظ سے شروع ھوتا ھے - (۲) بھیڑ کے بچّے کی شبیہہ صلیب یا جھنڈا لیے ھوئے - (۳) مومی ٹِکیا جس پر یہ شبیہہ بنی ھو اور جس کو پاپائے روم نے متبرک کیا ھو -

**Ago**, *a.* & *adv.* : (اب سے ) ... پہلے یا ھوئے ( جیسے " دس دن پہلے " یا " دس دن ھوئے" ) -

*long a.* : ( بہت ) مدت ھوئی ؛ زمانہ ھوا -

**Agog,** *adv.* & *pred. a.* : بے تابی سے متوقع ؛ مشتاق ؛ شوق سے -

**Agonic**, *a.* : بے زاویہ ؛ جو کوئی زاویہ نہ بنائے ؛ عدیم الزاویہ -

*a. line*: وہ خط جس میں کوئی مقناطیسی تلوع نہ ھو -

**Agonistic,** *a.* : (۱) کُشتی اور ورزشی مقابلے سے متعلق ( خاص کر یونان دیم میں )- (۲) (خطابت) مناظرانہ؛ مباحثے سے متعلق- (۳) زبردستی

کا ؛ کھینچ تان کا ؛ مصنوعی ؛ اثر اندازانہ -
مناظرانہ -
**agonistical,** *a.* :
مناظرانہ یا ھٹ دھرمی کے طور پر -
**agonistically,** *adv.* :
(۱) تکلیف دینا ؛ ایذا پہنچانا ؛ ستانا ؛ دکھ دینا -
**[A]gonize,** *v.t.&i.* :
(۲) کرب سے لوٹنا ؛ درد سے بے چین ہونا ؛ تڑپنا ؛ تلملانا -
(۳) اکھاڑے میں لڑنا ؛ کُشتی لڑنا ؛ زور آزمانا ؛ زور کرنا ؛ زور آزمائی کرنا
(مجازاً اور لغوی) - (۴) جان توڑ کوشش کرنا (اثر ڈالنے یا پیدا کرنے کی
ایذا دهی سے ؛ ایذا رسانی کے طور پر -
**agonizingly,** *adv.* :
(۱) روحانی تکلیف ؛ دماغی اُلجھن ؛ سوھان روح ؛
**[A]gony,** *n.* :
کوفت -
اخبار کا وہ کالم جس میں گم شدہ عزیزوں ،
*a. column* :
دوستوں ، وغیرہ کے متعلق اشتہارات دیے جاتے ھیں ؛ حوادث -
(۲) خوشی کے مارے آپے سے باھر ھو جانا ؛ شادی مرگ -
(۳) نزع ؛ جاں کنی - (۴) اِنتہائی جسمانی تکلیف ؛ درد یا ایذا ؛
کرب - (۵) کشمکش ؛ جد و جہد ؛ کشاکش -
**[A]goraphobia,** *n.* : گزر ترسی (عام مقامات پر جانے سے ڈرنے کا عارضہ) -
**[A]gouti, Agouty,** *n.* : اگوتی (ویسٹ انڈیز میں خرگوش کی طرح
کا جانور) -
(۱) زمینداری ؛ جائداد یا جاگیر سے متعلق -
**[Ag]rarian,** *a. & n.* :
آسامی اور زمیندار کا جھگڑا ، فساد -
*a. outrage* :
(۲) مزروعہ اراضی سے متعلق ؛ زراعتی ؛ زرعی - (۳) تقسیم اراضی
کی جدید تنظیم کا حامی -
تقسیم اراضی کی جدید تنظیم کا حامی ھونا -
**agrarianism,** *n.* :
قانون اراضی کے مطابق زمین کی
**agrarianize** *v.t.& i.* :
تقسیم کرنا ؛ اصلاح اراضی کی رغبت دلانا ؛ اصول مزرعیت پر لانا ؛
مرزعی بنانا -
(۱) راضی ھونا ؛ رضامند ھونا ؛ ھامی بھرنا ؛ اقرار کرنا -
**[A]gree,** *v.i.&t.* :
(۲) متفق ھونا ؛ ھمراے ھونا ؛ ھم خیال ھونا ؛ موافق ھونا - (۳
مل جانا ؛ ھم آھنگ ھونا ؛ ھمرنگ ھو جانا - (۴) بننا ؛ پٹنا ؛
میزان پٹنا ؛ نبھنا ؛ اِتفاق ھونا - (۵) راس آنا ؛ ساز گار ھونا ؛
مزاج کے موافق ھونا ؛ موافق - (۶) ایک صیغے یا حالت
میں ھونا - (۷) (*Trans.*) ملانا ؛ مطابق کرنا ؛ تطبیق دینا ؛ بدھ ملانا
(حسابات وغیرہ میں) -
**[A]greeable,** *a.* : (۱) خوشگوار ؛ دلپسند ؛ پسندیدہ ؛ دل پزیر - (۲)
مہربان ؛ مائل ؛ ملتفت - (۳) مطابق یا موافق -
**agreeableness,** *n.* : موافقت ؛ خوشگواری ؛ دل پزیری -
**agreeably,** *adv.* : بموجب ؛ دل پزیرانہ ؛ خوشگواری سے
**[A]greement,** *n.* : (۱) سمجھوتا ؛ مفاھمت ؛ آپس کا تصفیہ ؛ قرارداد ؛
صلح - (۲) (قانون) اقرارنامہ ؛ راضی نامہ ؛ معاھدہ - (۳) ھم خیالی ؛
ھم آھنگی ؛ اِتفاق (رائے) - (۴) (نحو) مطابقت (جنس ، تعداد ،
حالت میں) -
**[A]grements,** *n. pl.* : (فرانسیسی) (جمع) پسندیدہ اوصاف ؛ صفات
حمیدہ ؛ خوشگوار ماحول -
**Agrestic,** *a.* : (۱) دھقانی ؛ گنوارو ؛ دیہاتی - (۲) عجیب و غریب ؛
بھنگم ؛ بھدا ؛ بھونڈا ؛ بدنما -
**Agriculture,** *n.* : کھیتی ؛ زراعت ؛ کاشتکاری ؛ کھیتی باڑی -
**agricultural,** *a.* : زراعتی ؛ زرعی ؛ کاشتکاری سے متعلق -
**agriculturalist, agriculturist,** *nn.* : مزارع ؛ کاشتکار ؛
فن زراعت کا ماھر -
**Agrimony,** *n.* : ایک قسم کی جنگلی جھاڑی جو انگلستان میں عام ھے -
**Agronomy,** *n.* : دیہی معاشیات ؛ کشاورزی ؛ فلاحت -
**agronomic, agronomical,** *aa.* : دیہی معاشیات سے متعلق ؛
فلاحتی ؛ زرعی -
**agronomics,** *n.* : دیہی معاشیات ؛ فلاحیات -
**agronomist,** *n.* : کاشتکار ؛ دیہی معاشیات کا عالم -
**Aground,** *adv. & pred. a.* : (پایاب پانی میں) زمین پر ٹکا ھوا ؛
خشکی پر چڑھا ھوا ؛ زمیں گیر یا زمیں گرفتہ (جہاز)
**Ague,** *n.* : (۱) جاڑا بخار ؛ تپ لرزہ ؛ جوڑی - (۲) کپکپی ؛
تھر تھری ؛ لرزہ (کا دورہ) - (۳) کانپتا ھوا ؛ لرزاں (لغوی اور مجازی) -
*a.-cake* : جگر یا تلی کا بڑھ جانا (جو جاڑے بخار میں ھوتا ھے) -
**agued,** *a.* : جاڑے بخار (یا جوڑی) میں مبتلا -
**Aguish,** *a.* : (۱) تپ لرزے کا سا ؛ جوڑی کا سا ؛ لرزہ نما - (۲) جوڑی
لانے والا - (۳) تپ لرزے کا بیمار - (۴) کپکپی چڑھا ؛ کانپتا ھوا ؛
لرزاں - (۵) دورے سے آنے والا ؛ باری کا -
**aguishly,** *adv.* : کپکپی (یا لرزے) کے ساتھ -
**Ah,** *int.* : (۱) آہ ؛ ھائے ؛ وائے ؛ اُف - (۲) (تعجب) اخاہ ؛ ھائیں ؛
خوب ؛ واہ - (۳) (تحسین) سبحان اللہ ؛ واہ ؛ خوب ؛ ماشا اللہ -
(۴) (التجا) ھائے ؛ للہ - (۵) (زجر و توبیخ) کیوں ؛ کیا ؛ ھائیں -
(۶) (نفرت یا حقارت اور تضحیک) تف ؛ ھشت ؛ ھوں ؛ اے ھے -
**Aha,** *int.* : (۱) (تعجب) اخاہ ؛ اچھا ؛ ارے ؛ واہ وا ؛ سبحان اللہ -
(۲) (طنز) اخاہ ؛ اچھا ؛ سبحان اللہ ؛ کیا کہنے ؛ اوں ھوں -
**Aha,** *n.* : دیکھو HA - HA, *n.* -
**Ahead,** *adv. & pred. a.* : (۱) آگے ؛ سامنے ؛ آگے کو - (۲) سیدھے ؛
ناک کی سیدھ میں - (۳) تیز قدم ؛ تیزی کے ساتھ ؛ سیدھے ؛
آگے قدم بڑھاتے ھوئے - (۴) پیش پیش ؛ آگے آگے -
**Aheap,** *adv.* : ڈھیروں ؛ انبار کا انبار ؛ ڈھیر کا ڈھیر -
**Ahem,** *int.* : اَھم ؛ اُوھم (کھنکارنے کی سی آواز کسی کو (متوجہ
کرنے یا روکنے کے لیے) -
**Ahoy,** *int.* : ارے ھوت (آواز جو جہاز کے خلاصی پکارتے وقت
لگاتے ھیں) -
*a huis clos, adv.* : خلوت میں ؛ تنہائی میں -
**Ahull,** *adv.* : (جہاز رانی) جہاز کی وہ حالت جب بادبان اُتار لیے
جاتے ھیں اور پتوار اُس طرف کرلیا جاتا ھے جدھر کی ھوا نہ ھو -
**Ai,** *n.* : اءی (امریکا کا ایک جانور جس کے پنجے میں تین اُنگلیاں
ھوتی ھیں اور بہت سست ھوتا ھے) -
**Aid,** *v.t.* : (۱) مدد دینا ؛ اعانت کرنا ؛ ساتھ دینا ؛ سہارا دینا -
(۲) ترقی میں مدد دینا ؛ ممد ھونا ؛ معاون ھونا (صحت وغیرہ میں) -
**Aid,** *n.* : (۱) مدد ؛ امداد ؛ سہارا ؛ اعانت ؛ دستگیری -
(۲) (قانون) اِستمداد ؛ اِستعانت (جو مدعا علیہ اپنے شریک سے
طلب کرے) - (۳) (تاریخ) بعض محصولوں کی رقم جو پارلیمنٹ
بادشاہ کو خاص ضرورت کے وقت دیتی تھی - (۴) (بعد کے معنی)
شاھی قرضہ ؛ سرکاری قرضہ - (۵) (جمع میں) اِمداد ؛ اِمداد کے
ذرائع یا وسائل - (۶) مدد دینے والا ؛ ممد ؛ معاون
**Aide-de-camp,** *n.* : ایڈی کانگ (وہ افسر جو جرنیل کے احکام کی
ترسیل و تعمیل میں مدد دے) ؛ سردار رکاب -
**Aigrette,** *n.* : (۱) بگلا ؛ چھوٹی قسم کا سفید سارس - دیکھو Egret -

(۲) گچھا؛ گپھا (بالوں یا پروں کا) - (۳) جواهرات کے گل بوٹے؛ پھول پتیاں (لباس وغیرہ پر)؛ جواهر کاری؛ نگینہ بندی؛ نگینہ کاری؛ مینا کاری؛ موصع سازی -

**Aiguille**, *n.* : پہاڑ کی چوٹی (خصوصاً کوہ آلپس کی)؛ سر کوہ؛ راس الجبل؛ قلّہ -

**aiguillesque**, *a.* : چوٹی دار -

**Aiguillette**, *n.* : دیکھو AGLET -

**Ail**, *v.t.& i.* : (۱) ستانا؛ تکلیف دینا؛ دق کرنا- (۲) بیمار هونا؛ بیمار پڑنا؛ مریض هونا؛ علیل هونا؛ دکھی هونا -

**ailment**, *n.* : دکھ؛ بیماری؛ مرض؛ تکلیف -

**Aileron**, *n.* : هوائی جہاز میں پچھلے بازو کا پنکھ-

**Aim**, *v.t.&i.* : (۱) تاکنا؛ لگانا؛ سیدھ باندھنا؛ شست باندھنا یا لگانا - (۲) موڑنا؛ پھیرنا؛ رخ کرنا؛ پھیرنا (توپ وغیرہ کا) - (۳) خلاف کارروائی کرنا؛ مخالفت میں کوئی کام کرنا - (۴) ضرب لگانا؛ مارنا؛ وار کرنا؛ پھینکنا (تیر وغیرہ کا) - (۵) شست باندھنا؛ سیدھ لینا (نشانے کی)؛ نشانہ لگانا - (۶) نصب العین ٹھیرانا -

**Aim**, *n.* : (۱) نشانہ؛ شست؛ سیدھ - (۲) مقصد؛ قصد؛ ارادہ؛ عزم؛ منصوبہ؛ تہیہ؛ نصب العین؛ مطمح نظر -

**aimless**, *a.* : انکل پچو؛ بے تکا؛ بے سر و پا -

**aimlessly**, *adv.* : انکل پچو؛ بے تکے پن سے -

**aimlessness**, *n.* : بے تکاپن؛ بے حاصلی؛ بے مصرفی -

*aine*, *n.* : خلف اکبر؛ بڑا بیٹا؛ فرزند اکبر- دیکھو CADET -

**Air**, *n.* : (۱) هوا؛ باد؛ پون؛ کرۂ هوا؛ جوّ؛ فضا

*castles in the a.* : خیالی پلاو؛ شیخ چلی کے سے منصوبے -

*in the a.* : (کسی بات کی) سن گن پائی جانا؛ افواہ اُڑنا؛ پھیلنا -

*open a.* : کھلی جگہ؛ کھلا مقام؛ میدان؛ زیر سما

*quite in the a.* : بے بنیاد؛ غیر یقینی یا هوائی -

*take a.* : پھیل جانا؛ مشہور هونا؛ شایع هونا؛ (کسی بات کا) چرچا هوجانا -

(۲) شان؛ طور؛ انداز؛ ڈھنگ - (۳) (جمع میں) بناوٹ؛ تصنع؛ نمود؛ مشیخت جیسے: *gave himself aa.* - (۴) (موسیقی) نوا؛ نغمہ؛ لے-

*a.-ball ( oon )* : هوا بھری گیند؛ غبارہ -

*a.-bed* : هوا گدّا؛ هوا توشک -

*a.-bladder* : پھکنا (جانوروں یا پودوں کے جسم کا وہ حصّہ جس میں هوا بھری هوتی هے) -

*a.-brake* : هوائی بریک (جو هوا کے زور سے کام کرتا هو) -

*a.-chamber* : (مائیات) هوا دان؛ هوا کا خانہ (کلوں کا وہ حصّہ جس میں هوا بھر کر دباو کو یکساں رکھتے هیں) -

*aircraft* : هوائی جہاز؛ غبارہ -

*aircraft carrier* : وہ جہاز جو هوائی جہازوں کو لے جائے - نیز وہ هوائی جہازوں کا اڈا هو -

*a.-cushion* : هوا تکیہ -

*a.-engine* : هوا انجن (جو گرم هوا سے چلتا هے) -

*a.-gun* : هوائی بندوق -

*a.-jacket* : هوائی صدری (هوا بھری صدری جو پانی میں ڈوبنے نہ دے) -

*a. liner* : بڑا مسافر هوائی جہاز -

*airman* : هوا باز -

*airplane* : (امریکا) هوائی جہاز -

*a.-pocket* : هوا تھیلی؛ هوا رخنہ (کسی مقام کی مخصوص فضائی کیفیت جس کا مقابلہ هوائی جہاز کو یکایک هو اور وہ اکبارگی گر پڑے جیسے بلیرڈ کی گیند ایک دم سے تھیلی میں آگرتی هے) -

*a.-pump* : آلہ جس کے ذریعے سے کسی ظرف کی هوا کھینچ کر نکالی جائے؛ هوا نکاس؛ هوا پمپ؛ هوا کش -

*a.-raid* : هوائی حملہ-

*airship* : هوائی جہاز -

*a.thermometer* : هوائی تپش پیما؛ هوائی حرارت پیما (جس میں بجائے پارے کے هوا هو) -

*a.-threads* : هوائی مکڑی کا جالا؛ شیطان کی ڈور -

*a.-tight* : هوا بستہ؛ هوا روک (جس میں هوا کا گزر نہ هونے پائے) -

*a.-truck* : ڈھکن؛ هوائی جہاز میں سامان رکھنے کا حصّہ -

*airway* : هوا کا منفذ؛ هوا گزر (کانوں کے رستے جن کے ذریعے سے هوا آتی رهے) -

*airworthy* : (هوائی جہاز یا غبارہ) اُڑنے کے قابل -

**Air**, *v.t.* : (۱) هوا میں رکھنا؛ هوا دینا؛ هوا پہنچانا- (۲) آگ دکھاکر سکھانا - (۳) هوا خوری کرنا؛ هوا کھانا؛ تازی هوا لینا - (۴) دکھانا؛ ظاهر کرنا (کسی چیز پر)؛ مشہور کرنا؛ اشاعت کرنا؛ پھیلانا؛ منظر عام پر لانا (صفات، شکایات، نظر، بے عمدہ لباس، وغیرہ کو) -

**Airedale**, *n.* : کھردری جلد کا ٹیریر کتا-

**Airless**, *a.* : (۱) دم گھٹ (وہ جگہ جس میں هوا نہ هونے سے دم گھٹے) - (۲) بے هوا؛ ساکت؛ ساکن -

**Airy**, *a.* : (۱) هوائی (هوا سے متعلق)؛ فضائی؛ بلند- (۲) هوادار؛ کشادہ؛ کھلا هوا - (۳) غیر مرئی؛ غیر مادّی - (۴) پتلا؛ باریک؛ مہین؛ جھر جھرا (جس کی بناوٹ باریک هو)- (۵) هلکا؛ پھرتیلا؛ هوا سا؛ هلکا پھلکا؛ سبک رو - (۶) خوش طبع؛ زندہ دل؛ خوش مزاج - (۷) خوش ادا؛ خوشنما؛ لطیف؛ سبک؛ نازک - (۸) پادر هوا؛ بے سروپا؛ هیچ؛ هوائی - (۹) سطحی؛ اُتھلا؛ بے تہ؛ نمائشی؛ اوچھا؛ هلکا -

**airily**, *adv.* : سبک روی سے؛ لطافت سے؛ خوش مزاجی سے؛ اوچھے پن سے -

**airiness**, *n.* : هوادار هونا؛ سبک روی؛ خوش ادائی؛ لطافت وغیرہ-

**Aisle**, *n.* : (۱) گرجا کا بغلی رستہ (جو ناف کلیسا کے متوازی هوتا هے)- (۲) گرجا کی نشستوں کا درمیانی رستہ؛ بین الصفوف -

**aisled**, *a.* : گرجا یا عمارت جس میں *aisle* رکھے گئے هوں -

**Ait**, *n.* : دریائی جزیرہ؛ چھوٹا جزیرہ یا ٹاپو (جو دریا یا جھیل میں هو) -

**Aitch-bone**, *n.* : کفلی هتی (یعنی پٹھے پر کی هتی) -

**Ajar**, *adv.* : (دروازے کے لیے) ادھ کھلا؛ نیم وا؛ نیم باز-

**Ajar**, *adv.* : (۱) کھڑکھڑاتی هوئی (آواز کے لیے)- دیکھو JAR, *n.* - (۲) بے میل؛ بے ربط -

**Akimbo**, *adv.* : دونوں هاتھ کمر یا کولھوں پر رکھے هوئے -

**Akin**, *pred.a.* : (۱) رشتہ دار؛ قرابت دار؛ سگا- (۲) ایک

طرح کا ؛ ہم سرشت ؛ ملتا ہوا (خاصیت میں) ؛ ملتا جلتا -

**-al**, *suf.* : ایک لاحقہ جو مختلف معنوں میں آتا ھے -

**a la'**, *prep.* : بطرز ؛ طرز پر ؛ مطابق -

**Alabaster**, *n.* & *a.*: (۱) چونے کے کار بنی یا کبریتی مادّے کا نام جو کئی قسموں کا ھوتا ھے ؛ سیل کھری (ایک قسم کی کھریا جو سفید اور سخت ھوتی ھے اور سنگ مرمر کے مشابہ) ؛ سنگ جراحت - (۲) سیل کھڑی کا ڈبا یا صندوقچہ - (۳) (*Adj.*) سفید اور چکنا سنگ مر مر کا سا -

**alabastrine**, *a.* سفید اور چکنا سنگ مر مر کا سا -

**a la carte**, *adv.* : تناول خانوں میں مختلف کھانوں کی ایک طویل فہرست سے ایک یا چند کا انتخاب کرکے فرمائش کرنا) -

**Alack**, *int.* : (متروک) (۱) افسوس ؛ آہ ؛ دریغا ؛ واحسرتا - (۲) (تعجب) واہ ؛ خوب ؛ سبحان اللہ -

**Alacrity**, *n.* : مستعدی ؛ تیزی ؛ پھرتی ؛ آمادگی -

**Aladdin's lamp**, *n.* : علادین (علاءالدین) کا چراغ ؛ جادو کی چیز جس سے ھر کام حسب مراد ھو جائے ؛ کام دھنو -

**Alamode**, *a la mode*, *adv.* & *a.* : وضع مروجہ یا فیشن کے مطابق ؛ وضعدار ؛ طرحدار -

**Alar**, *a.* (۱) پرند کے بازو سے متعلق ؛ پنکھ کے متعلق - (۲) پنکھ کی طرح ؛ بازو کا سا - (۳) (نباتیات اور نعلیات) بغلی -

**Alarm**, *n.* : (۱) تیاری کا بگل ؛ جنگی بگل - (۲) خطرے کا بگل (وہ آواز جس سے خطرے کی خبر دیتے ھیں) - (۳) خطرے سے آگاہ کرنا ؛ خبردار کرنا ؛ انتباہ - (۴) خطرے کی ھول ؛ خطرے کی دھشت - (۵) پینترے کا قدم (لکڑی ؛ شمشیر بازی ؛ وغیرہ) -

**a.-post** : جوکھم پڑاو (جہاں خطرے کے وقت فوج کے سب سپاھی جمع ھو جائیں) -

*alarum-clock* : جرس گھڑی ؛ جگانے والی گھڑی (یا گھنٹا) -

*alar(u)ms and excursions* : شوروغل ؛ ھنگامہ -

**Alarm**, *v.t.* : (۱) ھشیار کرنا (خطرے سے) ؛ چوکس یا چوکنا کرنا - (۲) پریشان کرنا ؛ دھشت زدہ کرنا ؛ گھبرا دینا - (۳) کھلبلی ڈالنا ؛ ھول پیدا کرنا -

**Alarmist**, *n.* : (۱) جو زرا زرا سی بات پر خطرے کا شور مچاوے ؛ ھولا ؛ بو کھل ؛ گھابرا ؛ پات گھابرا - (۲) ھولچی -

**alarmism**, *n.* : ھولاپن ؛ گھابراپن ؛ ھولچی پن -

**Alarum**, *n.* : دیکھو ALARM, *n.*

**Alary**, *a.* : دیکھو ALAR

**Alas**, *int.* : (۱) افسوس ! آہ ! ھائے ! وائے ! - (۲) ارے ! افسوس ! حیف ! -

**Alastor**, *n.* : بدلے یا انتقام کی دیوی -

**Alate(d)**, *a.* : پنکھ والا ؛ بازو دار -

**Alb**, *n.* : سفید لباس (جو پانو تک آتا ھے) ؛ عبا ؛ چوغا ؛ جبّہ -

**Albacore**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی جو Tunny کی ایک نوع ؛ اسی جنس کی مچھلی کی اور انواع - [انگریزی لفظ پرتگالی سے مستعار ھے جس کی اصل عربی "البکر" ھے]

**Albata**, *n.* : ایک سفید دھات ؛ نقلی چاندی (جرمن سلور) -

**Albatross**, *n.* : قادوسی پرندوں کی نوع جو بحر اوقیانوس اور جنوبی بحیروں میں پائی جاتی ھے ؛ قادوسی پرندے (انگریزی لفظ ھسپانی اور پرتگالی "الکاتروز" سے اور یہ عربی "القادوس" [= ڈول] سے بنا - عربی میں "قادوس" اس لیے کہنے لگے کہ اگلے زمانے میں اس پرندے کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ وہ چونچ میں پانی بھر بھر کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا کرتا ھے) -

*great A.* : بڑا قادوس ؛ سب سے بڑا دریائی پرندہ -

**Albeit**, *conj.* : اگرچہ ؛ گو ؛ حالانکہ ؛ باوجودیکہ -

**Albert**, *n.*, **Albert chain** : گھڑی کی ایک طرح کی زنجیر (شہزادہ البرٹ ملکہ وکٹوریہ کے شوھر کے نام سے موسوم ھے) ؛ البرٹی زنجیر -

**Albescent**, *a.*: وہ چیز جو سفید ھو رھی ھو ؛ سفیدی مائل -

**Albigenses**, *n.pl.*: ال بی جن سیس ؛ بارھویں اور تیرھویں صدی میں جنوبی فرانس کا ایک مرتد فرقہ جو رومن چرچ کا مخالف تھا اور جس نے پادریوں کی اخلاقی خرابیوں کے خلاف احتجاج کیا تھا -

**Albino**, *n.* : (۱) بھورا (بلکل بھورے رنگ اور بالوں کا آدمی جس کی نظر دھوپ کی تاب نہیں لاتی) ؛ پودے کی قسم جس کی پتیاں بے رنگ ھوتی ھیں - (۲) جانور جس میں یہ خاصیت ھو -

**albiness**, *n* : بھورا پن ؛ چندھا پن -

**albinism**, *n.* : جسم پر بھورے پن کی کیفیت -

**Albite**, *n.* : ایک قسم کا سفید رنگ کا پتھریلا مادّہ -

**Album**, *n.*: البم ؛ مرقع ؛ بیاض (جس میں تصویریں یا لوگوں کے ھاتھ کی تحریریں رکھی جاتی ھیں) -

**Albumen**, *n.* : (۱) انڈے کی سفیدی - (۲) بیضین (ایک قسم کا سفید مادّہ جو حیوانی اجسام ؛ بیجوں اور گودے دار جڑوں میں پایا جاتا ھے) - (۳) (نباتیات) گری ؛ مغز ؛ گودا -

**albuminose**, *a.* :
**albuminous**, *a.* : } مغز دار ؛ بیضین دار -

**Albumenize**, *v.t.* : (فوٹو گرافی) کاغذ پر بیضینی روغن چڑھانا -

**Albuminoid**, *a.* & *n.* : بیضین نما ؛ انڈے کی سفیدی جیسا -

**albuminoidal**, *a.* : بیضینی -

**Alburnum, Alburn**, *n.*: exogenous گبھیلی (لکڑی) وہ لکڑی جو (برنمو) درختوں میں نئی بنی ھو ؛ رسیلی لکڑی ؛ چھال -

**Alcahest** : دیکھو ALKAHEST

**Alcaic**, *a.* & *n.* : (Alcaeus, 600 B. C.) (۱) یونانی شاعر القیوس کے متعلق ؛ القیوسی - (۲) شعر کی ایک بحر (جسے القیوس نے ایجاد کیا) - (*N. pl.*) القیوسی بند (گیت کے strophes) -

**Alchemic**, *a.* : کیمیاگری یا الکیمیا کے متعلق ؛ الکیمیائی -

**Alchemical**, *a.* : الکیمیائی -

**Alchemically**, *adv.* : مہوسانہ ؛ کیمیا گری کی رو سے -

**Alchemist**, *n.* : کیمیا گر ؛ مہوس -

**Alchemistic(al)**, *aa.* : کیمیا گرانہ -

**Alchemize**, *v.t.* : (۱) کیمیا بنانا - (۲) قلب ماھیت کرنا ؛ بدلنا -

**Alchemy**, *n.* : کیمیا گری ؛ کیمیا سازی ؛ الکیمیا (حقیقۃً اور استعارۃً) -

**Alcohol**, *n.* : (۱) الکحل ؛ الغول ؛ روح شراب - (۲) الغولی عرق ؛ کوئی عرق جس میں الکحل داخل ھو - (۳) (کیمیا) الغولی مرکّبات (جو بلحاظ ماھیت الکحل [الغول] کی طرح ھوں) -

**Alcoholate**, *n.* : الکحل کا ایک مرکّب -

**Alcoholic**, *a.* : الکحلی ؛ الغولی -

**Alcoholism**, *n.* : الکحلیت ؛ الغولیت ؛ الکحل کا اثر نظام انسانی پر -

**Alcoholize**, *v.t.* : (۱) الکحل کی آمیزش کرنا ؛ الکحل ملانا -

(۲) الکحل سے اثر پذیر ہونا -

**alcoholization**, *n.* : ست یا جوہر نکالنا ؛ الکحل سے اثر پذیری ؛ الکحل میں ڈبونا یا تر کرنا -

**Alcoholometer**, *n.* : الکحل پیما؛ وہ آلہ جو مسکر عرقیات میں الکحل کی مقدار بتائے -

**alcoholometry**, *n.* : الکحل پیمائی -

**Alcoran**, *n.* : قرآن -

**Alcoranic**, *a.* : قرآنی -

**Alcove**, *n.* : (۱) کمرے کی دیوار میں محراب نما خلا ؛ طاقچہ ؛ (خصوصاً ہسپانیہ میں) آرام گاہ یا خواب کمرا - (۲) منڈھا ؛ منڈوا ؛ کنج - (۳) گرمیاں بسر کرنے کا مکان - [ عربی لفظ "القبّہ" اس کی اصل ھے ]

**Aldehyde**, *n.* : الدی ہائیڈ (ایک بے رنگ کا طیران پذیر مائع جو الکحل پر آکسیجن کے اثر سے پیدا ہوتا ھے) -

**Alder**, *n.* : بید کی قسم کا ایک درخت -

**Alderman**, *n.* : انگریزی اور آئرستانی شہروں میں میر بلد سے دوسرے درجہ کا عہدہ دار -

**Aldermanry**, *n.* : (۱) محلہ؛ حلقہ؛ ضلع (یعنی وہ حدود ارضی یا رقبہ جو ایک آلڈرمن کے تحت میں ہو) - (۲) آلڈرمن کا عہدہ -

**Aldine**, *a.* : (۱) الدوسی (یعنی Aldus Manutius کا چھاپا ہو جو سولھویں صدی میں وینس میں ایک مطبع والا تھا) - (۲) ٹائپ کے حرفوں کی ایک خاص طرز کا نام -

**Ale**, *n.* : (۱) بوزہ؛ ایک قسم کی شراب جو مالت سے بنتی ھے - (۲) رنگ رلیاں یا بزم عشرت (جس میں بوزہ پیا جاتا ھے) -

*alecost* : ایک خوشبودار پودا -

*a.-house* : شراب خانہ ؛ بوزہ خانہ -

*a.-wife* : (۱) بوزہ فروش عورت ؛ ساقن - (۲) بوزہ ماھی (ایک قسم کی امریکی مچھلی جو ہیرنگ سے ملتی جلتی ھے) -

**Aleatory**, *a.* : اتفاق ؛ تقدیر یا پانسے پر منحصر -

**Alee**, *adv.* & *pred.a.* : (۱) جہاز کے اُس حصّے سے متعلق جو ہوا کی زد سے محفوظ ہو - (۲) سمت محفوظ کی طرف -

**Alegar**, *n.* : (۱) بوزہ ترش؛ جو کی کھٹی شراب- (۲) مالت کا سرکہ -

**Alembic**, *n.* : بھپکا ؛ قرنبیق -

**Alert**, *a.&n.* : (۱) ہوشیار؛ چوکس؛ چوکنا - (۲) پھرتیلا؛ مستعد؛ چست؛ چاق - (۳) چرس یا پکار (خبر دینے اور حملے کی تیاری کے لیے) -

*on the a.* : چوکس؛ مستعد؛ کمر بستہ؛ تیار؛ چوکنا؛ کان کھڑے کیے ہوئے -

**alertly**, *adv.* : ہشیاری سے؛ چوکسی کے ساتھ -

**alertness**, *n.* : چوکسی؛ ہوشیاری؛ چوکنا پن -

**Aleuron, Aleurone**, *n.* : بیفینیہ (وہ سفید چیز جو بیج کے اندر پائی جائے) -

**Alexandrine**, *a.* & *n.*, *A.* (*verse*) : چھ تالا چھند؛ چھ رکنی بحر -

**Alexipharmic**, *a.* & *n.* : تریاق یا ناد زہر کا اثر رکھنے والی چیز -

**Alfresco**, *adv.*& *a.* : (۱) کھلے میدان میں؛ زیر سما - (۲) کھلا میدان؛ زیر سما -

**Alga**, *n.*( Pl. *-ae* ) : سمندر کی کائی ؛ اُشنہ -

**algal, algoid**, *aa.* : کائی سا ؛ اُشنہ نما -

**algist, algologist**, *nn.* : اُشنیات یا بھری نباتیات کا ماہر -

**algological**, *a.* : کائی کے متعلق ؛ اُشنئی -

**algology**, *n.* : بھری (مائی) نباتیات ؛ اُشنیات -

**Algebra**, *n.* : الجبرا ؛ جبرو مقابلہ -

*quadruple a.* : الجبرارباعی -

**algebraic(al)**, *aa.* : الجبرے کا ؛ الجبری -

**algebraically**, *adv.* : الجبرے سے ؛ الجبری طریقہ پر -

**algebraist, algebrist**, *nn.* : عالم الجبرا ؛ جبرداں -

**Algid**, *a.* : سردی زدہ ؛ لرزہ زدہ (خاص طور پر جوڑی کے لیے آتا ھے) -

**algidity**, *n.* : جاڑا؛ لرزہ؛ جوڑی؛ کپکپی -

**Algorism**, *n.* : عربی اعشاریہ (رقم خوارزمی) -

*cipher in a.* : صفر محض؛ لا شے - [ مامون کے عہد کے مشہور ریاضی داں محمد بن موسی الخوارزمی کی نسبت سے یہ لفظ بنا ھے ]

**Alguazil**, *n.* : ہسپانوی سرجنٹ یا برقنداز - [ عربی لفظ "الوزیر" سے مشتق ]

**Algum**, *n.* : الجم (ایک درخت غالباً صندل کی طرح کا، جس کا بائبل میں ذکر آیا ھے) -

**Alhambra**, *n.* : الحمراء (غرناطہ میں ہسپانوی سلاطین کا محل جو لال پتھر کا ھے) ؛ قصر حمرا -

**alhambresque**, *a.* : الحمرائی طرز نقاشی -

**Alias**, *adv.*& *n.* ( Pl. *-ases* ) : عرف؛ لقب (وہ نام جس سے کوئی شخص پکارا جائے) -

**Alibi**, *adv.*& *n.* : عدم موجودگی (موقع واردات پر) ؛ عذر غیر موجودگی -

**Alidad, -ade**, *n.* : اصطرلاب کا درجہ نما (جس سے اُس کے درجے معلوم ہوتے ھیں) -

**Alien**, *a.*& *n.* : (۱) غیر؛ بیگانہ؛ پرایا - (۲) غیر ملکی ؛ خارجی ؛ بیرونی - (۳) مختلف ؛ الگ ؛ علیحدہ ؛ جدا (ماہیت وغیرہ کے اعتبار سے) - (۴) نفرت انگیز؛ کریہہ - (۵) اجنبی ؛ پردیسی؛ غیر ملک کا ؛ غیر متوطن - (۶) خارج شدہ ؛ نکالا ہوا؛ بدر شدہ -

**alienism**, *n.* : (۱) اجنبیت؛ اجنبی پن؛ پردیسی پن-(۲) دماغی امراض کا مطالعہ اور معالجہ -

**alienist**, *n.* : دماغی امراض کا طبیب -

**Alien**, *v.t.* : (۱) (شاعری) الگ کرنا ؛ علیحدہ کرنا ؛ بیگانہ بنانا - (۲) منتقل کرنا ؛ انتقال ملکیت کرنا -

**alienability**, *n.* : انتقال پذیری -

**alienable**, *a.* : انتقال پذیر ؛ قابل منتقلی؛ الگ ہوجانے والا -

**Alienate**, *v.t.* : (۱) بے گانہ کرنا ؛ برگشتہ کرنا ؛ منحرف کرنا - (۲) منتقل یا بیع کردینا-(۳) پھیر دینا؛ موڑ دینا؛ روگرداں کردینا -

**alienator**, *n.* : (اسم فاعل مذکورۂ بالا معنوں میں)

**Alienation**, *n.* : (۱) بیگانگی ؛ اجنبیت - (۲) انتقال حقیت - (۳) پھیرنا (کسی دوسرے مصرف کے لیے یا مقصد کی طرف)؛ برگشتہ کرنا-

*(mental) a.* : خلل دماغ ؛ پاگل پن ؛ جنون -

**Alienee**, *n.* : منتقل الیہ -

**Aliform**, *a.* : پنکھ جیسا ؛ بازو نما -

**Alight**, *v.i.* : (۱) اُترنا ؛ نیچے آنا (سواری سے) - (۲) زمین پر آرهنا ؛ گرنا ؛ آ پڑنا -

**Alight**, *a.* : (۱) روشن کیا هوا ؛ آنچیں نکلتا هوا - (۲) سوزاں ؛ مشتعل ؛ آتش زدہ ؛ آتش گرفتہ ؛ جلتا هوا ؛ سلگا هوا - (۳) روشن ؛ منور -

**Align, Aline**, *v.t. & i.* : صف باندھنا ؛ قطار بندی کرنا ؛ سیدھ میں لانا ؛ ایک خط میں لانا (خصوصاً تین یا زیادہ نقطوں کا) -

*a. the sights* (of rifle) *and bull's - eye* : شست لینا ؛ سیدھ باندھنا -

**alignment**, *n.* : (۱) صف بندی ؛ قطار بندی - (۲) خاکا (عمارت کا) -

**Alike**, *pred. a. & adv.* : (۱) ایک سا ؛ ایک طرح کا ؛ یکساں ؛ اِکساں ؛ ملتا هوا ؛ مشابه ؛ هم وضع ؛ ویسا هی - (*Adv.*) (۲) ایک هی طرح پر ؛ یکساں ؛ اِکسان -

**Aliment**, *n.* : (۱) غذا ؛ خوراک ؛ کھانا ؛ قوت - (۲) (مجازاً) سہارا ؛ گذارا ؛ تقویت ؛ دماغی غذا -

**alimental**, *a.* : غذائیت رکھنے والا ؛ مقوی -

**alimentally**, *adv.* : بطور غذا ؛ غذائیت کے طور پر -

**Alimentary**, *a.* : (۱) تقویت پہنچانے والا ؛ مقوی - (۲) تغذیے کا عمل کرنے والا -

*a. canal* : معدی نالی -

**Alimentation**, *n.* : (۱) عمل تغذیہ - (۲) گزارا ؛ نان نفقہ -

**Alimony**, *n.* : (۱) تغذیہ ؛ خوراک - (۲) پرورش ؛ سہارا - (۳) نان‌نفقہ ؛ روٹی کپڑا (جو شوهر کی طرف سے بیوی کو واجب الایصال هو) -

**Aliquot**, *a. & n.* : (۱) (حساب) عاد ؛ کسی عدد کا ایسا مقسوم علیه جس سے بغیر کچھ باقی بچے تقسیم هو جائے -

**-ality**, *suf.* : (لاحقه) AL - اور TY - سے مرکب (اُردو میں اِس کا مرادف "هت" یا "یت" هو سکتا هے) -

**Alive**, *a.* : (۱) جیتا ؛ زندہ ؛ بقید حیات ؛ جیتا جاگتا - (۲) باخبر ؛ احساس رکھنے والا (۳) پھرتیلا ؛ مستعد ؛ تیز - (۴) بھرا پرا ؛ با رونق ؛ آباد -

*any man a.* : کوئی متنفس -

*man a.!* : مرد آدمی ! ؛ بھلے آدمی ! -

**Alizarin**, *n.* : مجیٹھ ؛ مجیٹھی کا رنگ - [ غالباً عربی "العصارة" سے مشتق ]

**Alkahest**, *n.* : محلل کل ؛ وہ چیز جو کیمیا گروں کے اعتقاد میں هر چیز کو گھلا سکتی تھی (مجازاً بھی آتا هے -)

**Alkalescent**, *a. & n.* : قلوی ؛ خفیف القلی دار (جس میں القلی کی آمیزش هو ؛ ایسی چیز) -

**alkalescence, alkalescency**, *nn.* : جزوی قلویت -

**Alkali**, *n.* (pl.- *lis*,- *lies* ) : (۱) (کیمیا) القلی - (۲) (تجارتی) سوڈا پوٹاش یا دوسرے قلوی مرکبات -

**alkalifiable**, *a.* : قلویت پذیر ؛ جس سے القلی بنایا جاسکے -

**alkalify**, *v.t.* : القلی بنانا

**Alkalimetry**, *n.* : قلویت پیمائی ؛ القلی کی تیزی کا اندازہ -

**alkalimetrical**, *a.* : قلویت پیمائی سے متعلق -

**Alkaline**, *a.* : (۱) قلوی ؛ القلی کے متعلق - (۲) قلوی صفت -

*a. metals* : قلوی دھاتیں (جن پر هائیڈروجن اور آکسی جن کے اثر سے قلی بنے) -

**Alkaloid**, *n.* : شبه قلوی ؛ القلی نما (نائٹروجن رکھنے والی اساسی اشیا) -

*vegeto-alkaloids* : نباتی قلویات -

**alkaloidal**, *a.* : قلی نما ؛ قلی دار -

**Alkanet**, *n.* : مہندی ؛ حنا -

**All**, *a., n., adv.* : (۱) (*Adj. with noun* &c.) سب ؛ پورا ؛ کل - (۲) انتہائی ؛ سر تا پا ؛ همه‌تن جیسے - *a. speed* : (۳) (جمع کے ساتھ) سب کے سب ؛ سب ؛ جملہ ؛ همه ؛ کل تعداد - (۴) هر قسم کے ؛ هر طرح کے ؛ هر ایک - (*N.*) (۱) سب آدمی ؛ سب کے سب ؛ دنیا بھر - (۲) (*of* کے ساتھ) کل ؛ جملہ ؛ سب کا سب ؛ تمام و کمال ؛ سارے کا سارا ؛ سمو چا جیسے *a. of it*, - *that is a.*, *a. is lost* جیسے سب کچھ (۳) - *a. of you* (۴) سب کچھ ؛ جو کچھ تھا ؛ (ساری پونجی ؛ سارا اثاثا ؛ جمع جتھا) جیسے - *he lost his a* :

*a. along of* : (عامیانہ) بوجہ ؛ بدولت -

*a. but* : تقریباً ؛ قریب قریب ؛ سب مگر .... ؛ سوا ایک آدھ کے سب (یا کل) -

*a. in a.* : مختار کل ؛ سیاہ سفید کا مالک ؛ سب کچھ -

*a. one* : برابر ؛ ایک سا ؛ ایک هی سا -

*a. very fine* or *well* : یہ سب کچھ سہی (مگر ....) -

*at a.* : بالکل هی ؛ کسی طرح سے بھی ؛ مطلق -

*in a.* : سب ملا کے ؛ کلہم -

*one and a.*, *a. and some*, *a. and sundry* : انفرادی اور مجموعی طور پر ؛ ایک ایک ؛ هر ایک ؛ سب کے سب -

*a. at once* : ایک دم سے ؛ یکایک ؛ دفعةً -

*a. red* : تمامتر برطانوی

*a. right* : (۱) ٹھیک ؛ درست ؛ صحیح سالم ؛ قابل اطمینان - (۲) (دھمکی) اچھا! ؛ خیر! ؛ دیکھا جائے گا ! ؛ دیکھ لیں گے -

*a. the better* : اور بھی اچھا -

*dressed a. in white* : (*Adv.*) بالکل ؛ پورا ؛ تمام ؛ سرتاپا جیسے

*a. too soon* : قبل از وقت -

*a. there* : هوش حواس میں -

*a. the same* : ایک سا ؛ برابر ؛ با ایں همه ؛ باوجودیکه -

*A.-father* : (مرکبات) رب العالمین ؛ پروردگار عالم -

*A. Fools' Day* : یکم اپریل -

*A. Saints' Day* : یکم نومبر (یوم الاولیا) -

*A. Souls' Day* : دوسری نومبر (یوم الفاتحہ جیسے مسلمانوں میں عرفہ ؛ هندوؤں میں سراد) -

- *a.-sufficing* : اکثر صفات کے پہلے لگاتے هیں ؛ جیسے

**Allah**, *n.* : اللہ -

**Allay**, *v.t.* : (۱) افاقہ پیدا کرنا ؛ زور کم کرنا ؛ دھیما کرنا (درد وغیرہ کا) ؛ بجھانا (پیاس وغیرہ کا) - (۲) گھٹانا ؛ تخفیف کرنا ؛ کم کرنا (خوشی وغیرہ کا) -

**Allegation**, *n.* : (۱) ادعا ؛ اظہار ؛ بیان واثق ؛ حتمی بیان ؛ عذر - (۲) دعوی ؛ قضیہ ؛ الزام ؛ منسوب -

**Allege**, *v.t.* : (۱) الزام دینا ؛ منسوب کرنا ؛ بیان کرنا ؛ دعوی کرنا ؛

ادّعا کرنا - (۲) بطور حجت پیش کرنا ؛ دلیل لانا ؛ عذر کرنا -

**Allegiance**,*n*.: اطاعت ؛ وفاداری ؛ جان نثاری ؛ نمک حلالی -

**Allegoric**,*a*.: مثالی ؛ مجازی -

**allegorical**,*a*.: مثالی؛ مجازی -

**allegorically**, *adv*.: مجازاً ؛ تمثیلاً -

**Allegorize**,*v.t.&i*.: (۱) مجاز کے طور پر بیان کرنا؛ مثالی سمجھنا (قصے کو) - (۲) تمثیل بنانا ؛ مجازی بنانا -

**allegorist**,*n*.: تمثیل نگار ؛ مجاز میں بیان کرنے والا -

**Allegory**,*n*.: (۱) کسی موضوع کا بیان دوسرے مضمون کے پردے میں؛ کنایے کے طور پر ؛ مثالیہ ؛ مجازیہ ( قصہ وغیرہ ) - (۲) علامت ؛ شان ؛ پیکر -

*allegretto*: - [اِیتالوی] (موسیقی) زرا تیز؛ رواں ( گانے بجانے میں )

*allegr , a., adv.,n*.: (۱) ( موسیقی ) تیز؛ لہک کر؛ بلند آواز سے - (۲) (نشاط انگیز) تیز تیز ؛ جلد جلد ؛ سرعت سے -

**Alleluia**,*n*.: خدا کی تعریف کا گیت؛ حمد - [سب تعریف تجھ کو اے اللہ ! عبرانی " ہَلّلُویا " سے ]

**Alleviate**, *v.t*.: آرام دینا ؛ کم کرنا ؛ دھیما کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ تخفیف کرنا -

**alleviation**,*n*.: تسکین ؛دھیما پن ؛ کمی ؛ تخفیف -

**alleviative, alleviatory**, *aa*.: مُسکِّن؛ تسکین بخش ؛ افاقہ بخش -

**alleviator**,*n*.: کم کرنے والا؛ دھیما کرنے والا؛ تسکین دینے والا -

**Alley**,*n*.( pl.-*eys*).: (۱) رستہ ( خاص کر چمن یا باغ میں)؛ پٹڑی؛ روش - (۲) تنگ گلی ؛ گلیاری -

*blind a*.: (۱) بند گلی ؛ اندھی گلی ؛ کوچۂ سربستہ - (۲) کھیل کا میدان؛ وہ جگہ جہاں "اسکٹلز" (ایک انگریزی کھیل) کھیلتے ہیں ( دیکھو SKITTLES ) -

**All-hallow (s)**,*n*.: ارواحِ مقدسہ ؛ پاک روحیں ( جو بہشت میں ہیں )؛ جیسے:

*All hallows' day*: یوم الارواح

*Allhallowmass*: مجلس فاتحہ

**Alliaceous**,*a*.: (۱) ثومی ؛ بلبوسی ( لہسن کی جنس ' جس میں پیاز ' لہسن ' گندنا وغیرہ داخل ہیں ) - (۲) لہسن ؛ بلبوس ( جس میں لہسن کی سی بو آتی ہے ) -

**Alliance**,*n*.: (۱) رشتہ؛ پیوند ؛ شادی ؛ ناتا ( جو بذریعہ نکاح ہو)- (۲) رشتہ داری ؛ عزیز داری ؛ قرابت؛ یگانگی- (۳) محالفہ ؛ اتحاد؛ ایتلاف؛معاہدہ (مابین دول) - (۴) اِشتراک ماہیت ؛ اشتراک صفات یا ذات ؛ یکسانی - (۵) دستہ (نباتات میں درجہ بندی ) -

**Alligator**, *n*.: (۱) مگر؛ مگر مچھ؛ گھڑیال ؛ نہنگ - (۲) نہنگ کی قسم کے دوسرے امریکی جانور -

*a. apple, a. pear*: مغربی جزائر ہند کے سیب؛ ناسپاتی -

*a. tortoise*: کٹکھنا کچھوا -

**Alliterate**,*v.i*.: مختلف الفاظ کی ایک ہی حرف سے ابتدا ہونا ؛ سر حرفی صنعت کا ہونا -

**alliterative**,*a*.: سر حرفی صنعت کا؛ سرحرفی صنعت سے متعلق -

**alliteratively**, *adv*.: سر حرفی صنعت کے طور پر -

**Alliteration**,*n*.: سر حرفی (صنعت)؛ مختلف الفاظ کا ایک ہی حرف سے شروع ہونا-

**Allocate**,*v.t*.: (۱) متعین کرنا؛ مقرر کرنا ؛ مختص کرنا؛ نامزد کردینا ( کسی شخص یا مقصد کے لیے)- (۲) تعیُّن مقام کرنا ؛ پتا چلالینا ؛ قائم کرنا ؛ تشخیص کرنا -

**allocation**,*n*.: نامزدگی؛ تعین ؛ استقرار -

**Al(l)odium**, *n*.: آزاد زمینداری (جائداد جس پر بغیر کسی بالادست کی نگرانی کے قبضہ ہو ؛ جاگیرداری کی ضد) -

**allodial**,*a*.: متعلق بہ ( مذکورۂ بالا ) -

**allodialism**,*n*.: آزاد زمینداری کی حمایت -

**allodialist**,*n*.: آزاد زمینداری کا حامی -

**allodially**,*adv*.: آزادانہ طور پر -

**Allogamy**, *n*.: (نباتیات) قلم باندھنا؛ اِزدواج نباتی یا پیوند؛ قلم بندی -

*allonge*,*n*.: [فرانسیسی] چٹ جو ہنڈیوں پر دی جاتی ہے تا کہ مزید تصدیقات اُس پر درج ہوسکیں -

**Allopathy**, *n*.: علاج بالضد -

**allopathic**,*a*.: متعلق بہ ( مذکورۂ بالا ) -

**allopathically**,*adv*.: علاج بالضد کے اصول کے مطابق -

**allopathist**,*n*.: علاج بالضد کا عامل -

**Allophylian**,*a.& n*.: غیر آرسامی ؛ وہ شخص جس کی مادری زبان نہ سامی ہو نہ آریائی -

**Allot**,*v.t*.: (۱) بانٹنا ؛ بٹوارا کرنا ؛ تقسیم کرنا ؛ حصہ دینا ؛ قرعہ ڈال کر تقسیم کرنا - (۲) مقرر کرنا؛ متعین کرنا ؛ نامزد کرنا -

**Allotheism**,*n*.: غیر (یعنے بدیسی یا دوسرے) دیوتاؤں کی پرستش -

**Allotment**,*n*.: (۱) تقسیم؛ حصہ بخرہ؛ بٹوارا ؛ نامزدگی ؛ تعین- (۲) قسمت؛ مقسوم ؛ نصیب - (۳) حصّہ مقررہ ؛ حصہ مفوضہ - (۴) قطعۂ اراضی ( کاشت کے لیے ) ؛ کھیت ؛ لوبر

**Allotropy**,*n*.: بہروپ؛طبیعی خواص کا تغیر ( بغیر مادّے کے تغیر کے) ؛ صوری تغیر -

**allotropical**,*a*.: صوری تغیر سے متعلق -

**allotropically**,*adv*.: صوری تغیر کی رو سے -

**allotropism**,*n*.: دیکھو ALLOTROPY -

**Allottee**,*n*.: جس کو حصّہ دیا جاے ؛ حصّہ پانے والا -

**Allow**, *v.t*.: (۱) ماننا ؛ تسلیم کرنا ؛ مقر ہونا ؛ قبول کرنا - (۲) ( امریکی اِستعمال ) راے قائم کرنا ؛ قیاس کرنا - (۳) اجازت دینا ؛ ہونے دینا ؛ روا رکھنا - (۴) پڑ جانا ( کسی شغل میں ) - (۵) ( *Intr.* ) گنجائش ہونا ؛ سمائی ہونا - (۶) دینا بندھی ہوئی رقم معین وقت پر ) ؛ بندھی رقم دینا (مثلاً وظیفہ ' عطیہ ' پیٹیا' وغیرہ) - (۷) وضع کرنا ؛ محسوب کرنا -

*a. for*: (کسی چیز کا )حق یا گنجائش رکھ لینا ؛ پیش نظر رکھنا؛ ملحوظ رکھنا (حسب ضرورت کمی یا بیشی کو) -

**allowable** , *a*.: جائز ؛ واجبی ؛ قابل اِجازت ؛ قابل تسلیم -

**allowably** , *adv*.: قابل تسلیم طریقہ پر ؛ بجا طور پر -

**allowedly** , *adv*.: مسلّمہ طور پر -

**Allowance**,*n*.: (۱) اجازت ؛ پروانگی ؛ حکم منظوری - (۲) برداشت ؛ تحمل ؛ لحاظ - (۳) بھتا ؛ راتب ؛ وظیفہ ؛ طلب؛ پیٹیا ؛ الونس- (۴) کمی ؛ وضعات ؛ تخفیف ؛ منہائی -

*make a. for*. دیکھو ALLOW FOR -

**Allowance** , *v. t*.: بھتہ دینا ؛ بندھی ہوئی مقدار میں کوئی چیز

دینا ؛ بھتّا دینا ؛ پیتّیا کردینا ؛ انتظام کردینا (خوراک وغیرہ کا) -

**Alloy**, *n.*: (۱) عیار (سیم و زر کا) - (۲) میل (جو سونے چاندی کے ساتھ ملایا جاءے)؛ کھوٹ ؛ غِش ؛ ملاوٹ - (۳) بھرت ؛ مختلف دھاتوں کا مرکب -

**Alloy**, *v.t.*: (۱) ملونی کرنا ؛ کھوٹ ملانا ؛ آمیزش کرنا ؛ ملانا (اصلی دھات میں ادنیٰ دھاتیں) - (۲) بھرت کرنا ؛ مختلف دھاتیں ملانا - (۳) گھٹیا کردینا ؛ بد تر کر دینا ؛ بگاڑ دینا - (۴) معتدل کرنا ؛ چاشنی دینا ؛ تھوڑی سی آمیزش کرنا -

**Allseed**, *n.*: اُن مختلف پودوں کا نام جن میں کثرت سے بیج ہوتے ھیں ؛ بجیلا -

**Allspice**, *n.*: (۱) گرم فلفل جمیکا (جس میں کئی چیزوں یعنی دار چینی ' جائپھل اور لونگ کے مزے اور بو ھوتی ھے) - (۲) بعض اور خوشبو دار جھاڑیاں -

**Allude**, *v.i.*: کنایۃ کرنا ؛ (کنایۃً) حوالہ دینا ؛ اشاروں کنایوں میں کہنا -

*a. to*: اشارہ ھونا ؛ مطلب ھونا ؛ معنی ھونا -

**Allure**, *v.t.*: (۱) للچانا ؛ حرص دلانا ؛ سبز باغ دکھانا ؛ ورغلانا - (۲) موہ لینا ؛ رجھا لینا ؛ پرچا لینا -

**allurement**, *n.*: اغوا ؛ ترغیب ؛ لالچ؛ سبز باغ (دکھانا)-

**Allusion**, *n.*: تلمیح ؛ اشارہ ؛ کنایہ (کسی قصے وغیرہ کی طرف) -

**Allusive**, *a.*: جس میں اشارہ یا کنایہ ھو ؛ پُر کنایہ ؛ کنایہ آمیز -

*a. arms*: ایسے اسلحہ جن پر پہننے والے کے نام کا اشارہ ' مارکا یا نشانی ھو -

**allusively**, *adv.*: تلمیحاً ؛ کنایۃً ؛ بالکنایہ -

**allusiveness**, *n.*: کنایہ آمیزی -

**Alluvion**, *n.*: (۱) سیلاب؛ موجوں کی ٹکر (کناروں سے)؛ باڑھ- (۲) وہ مٹی جو سیلاب کے بعد جمع رہ جاتی ھے ؛ دریائی کھاد ؛ دریا بر آمد مٹی - (۳) (قانون) نو بر آمد اراضی ؛ وہ جدید زمین جو پانی کے عمل سے بنی ھو ؛ دریا ساختہ اراضی ؛ دریا برآمد-

**Alluvium**, *n.*: وہ مٹی ' ریت' وغیرہ جو سیلاب کے ذریعے سے آکر جمع ھوگئی ھو ؛ دریا بر آمد -

**alluvial**, *a.*: سیلابی -

**Ally**, *v.t.*: مربوط کرنا ؛ ملانا ؛ متحد کرنا ؛ جوڑنا ؛ متفق کرنا (دو چیزوں میں) رشتہ پیدا کرنا -

*allied to*: متعلق؛ علاقہ یا رشتہ رکھنے والی؛ متحدہ -

**Ally**, *n.* شریک ؛ رفیق ؛ حلیف (شخص یا سلطنت وغیرہ)-

**Ally**, *n.*: سنگ مرمر وغیرہ کی کھیلنے کی گولی (انٹا)-

**Alma(h)**, *n.*: مصری رقاصہ (مصری ناچنے والی)-

**Almagest**, *n.*: (۱) المجسطی؛ مجسطی( بطلیموس کی بڑی کتاب فلکیات پر ) - ( ۲ ) نجوم اور کیمیا پر اور کتابیں -[ لفظی معنی: " بزرگ ترین "].

**Alma Mater**, *n.*: مادر علمی- مدارس اور جامعہ کے لیے کہتے ھیں [لفظی معنے : " فیاض ماں "]

**Almanac**, *n.*: تقویم ؛ جنتری ؛ زیچ -

**Almandine**, *n.*: بنفشی رنگ کا قیمتی پتھر -

**Almighty**, *a.*: (۱) قادر مطلق -

*A. God, the A.*: خدا وند تعالی ؛ خداے برتر- (۲) (عامیانہ) بڑا -

(۳) (*Adv.*) بہت زیادہ؛ کثرت سے؛ بافراط ؛ بہتات سے -

**almightiness**, *n.*: قدرت کاملہ ؛ قدرت مطلق -

**Almond**, *n.*: بادام ؛ بادامی شکل کا ؛ بادام نما -

*A.( Tumbler )*: لوٹن (ایک قسم کا کبوتر)

**Almoner** ( *or* almner ), *n.*: مہتمم لنگر خانہ ؛ مہتمم خیرات خانہ -

**Almost**, *adv.*: تقریباً ؛ قریب قریب-

**Alms**, *n.*: (۱) بھیک ؛ خیرات ؛ دان پن ؛ زکاۃ - (۲) چندہ ؛ عطیہ -

*a.- folk, almsman*: خیرات خوار ؛ مساکین -

*a. - giving*: دان پن ؛ خیرات کرنا -

*a.- house*: خیرات خانہ ؛ محتاج خانہ ؛ لنگر خانہ ؛ دارالمساکین -

**Almug** : دیکھو ALGUM -

**Aloe**, *n.*: (۱) ایلوا؛ صبر؛ عود الطیب وغیرہ ؛ ایلوے کا درخت- (۲) ( جمع میں ) ایک مسہل دوا جو ایلوے کے عرق سے بناتے ھیں: مُصبّر - (۳) ایلوے کی قسم کے دوسرے دوخت جیسے صبر امریکی : عود وغیرہ -

**Aloetic**, *a. & n.*: صبری ؛ ایلوے دار ؛ جس میں ایلوا ھو -

**Aloft**, *adv. & pred.a.*: اونچا ؛ بلند ؛ ارفع ؛ اوپر کی طرف ؛ اونچائی کی جانب -

**Alone**, *pred.a. &. adv.*: (۱) تنہا ؛ اکیلا؛ یکہ؛ فرد؛ یگانہ- جریدہ- (۲) تن تنہا ؛ تن واحد ( جو کسی راے میں اکیلا اور بے یار ھو) -

*let,leave, a.*: دخل نہ دینا؛ کسی کو اُس کے حال پر چھوڑ دینا؛ تعارض نہ کرنا ؛ جانے دینا ...

**Along**, *adv. & prep.*: (۱) کنارے کنارے ؛ ایک سرے سے دوسرے سرے تک - (۲) . لمبائی میں - ( ۳ ) آگے ؛ سامنے ؛ سیدھے؛ جیسے *get a.* -

*a.- ships*: طولاً ؛ لمبائی میں ( جہاز کے لیے ) -

*a.- shore*: ساحل ساحل ؛ کنارے پر؛ ساحل کے قریب ( ساحل یا کنارے کے ساتھ ساتھ) -

*alongside*: جہاز کے پہلو بہ پہلو ؛ نزدیک -

*alongside of*: پہلوبہ پہلو؛ برابر برابر؛ بغل میں؛ دوش بدوش ( لغوی اور مجازی معنوں میں )-

*a. with*: ساتھ ساتھ ؛ معیت میں ؛ مع ؛ ھمراھی میں -

*all a.*: برابر ؛ ھمہ وقت -

**Aloof**, *adv. & pred. a.*: (۱) علیحدہ ؛ الگ ؛ دور ؛ فاصلے پر ؛ دور دور - (۲) (جہاز رانی ) ھوا کے رخ -

**aloofness**, *n.*: الگ رھنا ؛ دور دور رھنا ؛ علیحدگی ؛ تنہائی -

**Aloud**, *adv.*: (۱) زور سے ؛ پکار کر ؛ چلا کر ؛ بآواز بلند- (۲) کھلم کھلم؛ علی الاعلان ( سرگوشی کا ضد ) - (۳) (بول چال) ظاھراً ؛ صریحاً ؛ علانیہ ؛ بداھۃً -

**Alow**, *adv.*: ( جہازرانی ) نچلے حصے میں ؛ نچلے حصے کے اندر -

**Alp**, *n.*: (۱) پہاڑ کی چوٹی ؛ قلۂ کوہ - (۲) (سوئٹزرلینڈ میں) پہاڑی چراگاھیں ؛ مرغزار ( جو پہاڑ کے دامن میں ھوتے ھیں ) -

**Alps** : آلپس پہاڑ ( جو فرانس اور ایتالیا کو جدا کرتا ھے ) -

**Alpaca**, *n.*: (۱) الپاکا (ایک قسم کا پشم دار جانور)؛ امریکی بھیڑ - (۲) الپاکا (کپڑا) -

**Alpenstock**,*n.*: آلپی چھڑی؛ آلپی عصا (لمبی چھڑی جس میں لوہے کی نکیلی شام لگی ہوتی ھے اور جس کی مدد سے پہاڑ پر چڑھتے ھیں) -

**Alpha**,*n.*: یونانی حروف تہجی کا پہلا حرف: الف -

*A. and Omega*: (۱) اول و آخر؛ ابتدا، انتہا -

*A. Centauri*: (۲) (فلکیات) کوکبۂ کا سب سے روشن ستارہ؛ نیر؛ جیسے الف قنطوروس؛ نیر قنطوروس -

**Alphabet**,*n.*: الف بے؛ حروف تہجی؛ ابجد - (۲) اولیات: مبادی: الف بے -

**alphabetic**,*a.*: حروف تہجی کے متعلق: ابجدی -

**Alphabetical**,*a.*: تہجی کے متعلق؛ ردیفی؛ ابجدی؛ ردیف وار -

*a. order*: ترتیب تہجی؛ ردیفی ترتیب: ابجدی ترتیب؛ حروف تہجی یا ابجد کی ترتیب -

**alphabetically**,*adv.*: ردیف وار؛ تہجی کی ترتیب سے؛ حروف ابجد کے طریقے پر؛ بہ طریق تہجی -

**Alpine**,*a.*: آلپس پہاڑ کے متعلق؛ آلپی (یا کسی دوسرے بلند پہاڑ کے متعلق)؛ پہاڑی؛ کوہی -

**Alpinist**,*n.*: آلپ سیر؛ آلپ پیما؛ آلپس کاسیاح؛ آلپس پر چڑھنےوالا -

**Already**,*adv.*: (۱) پہلے سے؛ قبل سے - (۲) اب تک؛ اُس وقت تک -

**Alsatia**,*n.*: (۱) الساس؛ دریاے رائن کے مغرب کا علاقہ جو فرانس اور جرمنیا میں مابہ النزع رھا ھے - (۲) الیسیاس؛ لندن کی ایک خانقاہ جو پہلے مجرموں کا مامن تھی (وھاں پہنچ کر مجرم قانون کی دست رس سے باہر ہوجاتا تھا) -

**Alsatian**,*a.*: الساسی -

**Alsike**,*n.*: ایک قسم کی تپتیا گھاس -

**Also**,*adv.*: بھی؛ نیز؛ ھم؛ اور؛ علاوہ؛ مزید؛ ما سوا -

**Alt**, *n.*: اونچا سُر؛ پنچم سے اوپر کے سُر -

*in a.*: پُر جوش -

**Altar**,*n.*: (۱) قربان گاہ - (۲) عشاے ربانی کی میز؛ مائدۂ مقدسہ -

*a.-cloth*: (۱) بیدی پات؛ قربان گاہ کا کپڑا؛ قربان گاہ پوش - (۲) ریشمی کپڑا جو عشاے ربانی یا عبادت کے وقت استعمال کیاجاتاھے -

*a.-piece*: منقش پردہ (جو قربان گاہ کے پیچھے ھو) -

*lead to the a.*: عقد میں لانا؛ نکاح کرنا؛ شادی کرنا -

**Altarwise**,*adv.*: قربان گاہ کی طرح -

**Altazimuth**,*n.*: ذات السمت والارتفاع؛ آلۂ سمت و ارتفاع؛ ایک آلہ جس سے اجرام فلکی کی سمت (azimuth) اور ارتفاع (altitude) معلوم کرتے ھیں -

**Alter**,*v.t.&i.*: بدلنا؛ تبدیل ھونا؛ متغیر ھونا؛ تبدیل کرنا؛ پلٹنا -

**alterability**,*n.*: تغیر پذیری؛ بدلنے کی قابلیت -

**alterable**,*a.*: تبدل پذیر؛ تغیر پذیر -

**alteration**,*n.*: رد و بدل؛ تغیر؛ تبدیلی؛ تبدیل -

**Alterative**,*a.&n.*: (۱) تغیر جو؛ مائل بہ تبدیلی؛ راجع بہ تغیر؛ جس میں تبدیلی کا رجحان پایا جاے - (۲) (طب) دوا؛ علاج (جس سے اعمال ھاضمہ بدلے جائیں) -

**Altercate**,*v.i.*: لڑائی جھگڑا کرنا؛ سب و شتم کرنا؛ بھڑنا؛ تو تو میں میں کرنا -

**altercation**,*n.*: جھڑپ؛ جھگڑ؛ راڑ؛ بحث؛ توتو میں … میں؛ مناقشہ -

*alter ego*,*n.*: (۱) ھمزاد - (۲) جانی دوست؛ ایک جان دو قالب -

**Alternant**,*a.& n.*: (۱) معدنیات؛ کنگرے دار؛ موشح (ایک قسم کے … پرت کے بعد دوسری قسم کے پرت کا سلسلہ)؛ پرت دار (۲) مقدار متبادل - (۳) متبادل -

**Alternate**,*a.*: … نوبتی؛ باری دار؛ دو قسم کی چیزوں کا (یکے بعد … دیگرے) سلسلہ -

**alternately**,*adv.*: … باری باری سے؛ متبادل طریقے پر -

**Alternate**,*v.t.& i.*: (۱) باری باری سے رکھنا یا کرنا - (۲) باری باری سے … ایک چیز کو دوسری چیز سے بدلنا - (۳) باری باری سے ھونا - (۴) متبادل اجزا رکھنا؛ متبادل اجزا پر مشتمل ھونا - (۵) باری … باری سے ظاھر ھونا؛ نوبت بہ نوبت آنا -

**alternation**,*n.*: … تبادل وغیرہ - دیکھو - ALTERNATE,*vb.*

**Alternative**,*a.& n.*: (۱) (دو چیزوں کے متعلق) دو میں سے ایک؛ … یا وہ - (۲) دوسری صورت؛ طریقۂ آخر - (۳) اختیار؛ انتخاب؛ … عوض؛ بدل؛ (دو میں سے ایک کا انتخاب) - (۴) چارۂ کار؛ سبیل؛ … صورت - (۵) کئی امکانات میں سے ایک؛ ایک صورت -

**alternatively**,*adv.*: … صورت دیگر؛ بطریق آخر -

**Although**,*conj.*: … چہ؛ باوجودیکہ؛ ھر چند؛ گو -

**Altimeter**,*n.*: … تفاع پیما -

**Altitude**,*n.*: (۱) بلندی؛ ارتفاع؛ اونچائی - (۲) گہرائی؛ عمق - (۳) (ھندسہ) خط عمودی کا طول یا ارتفاع - (۴) سطح بحر سے … بلندی - (۵) (جمع میں) اونچی جگہیں؛ اونچائیاں؛ بلند مقامات؛ … از؛ مرتفع سطحیں - (مجازاً) رفعت؛ عظمت؛ بزرگی -

**Alto**,*n.*: … موسیقی) (۱) اونچے پات کی (یا بڑی پات دار) مردانہ آواز - … (۲) ایسی آواز کا گیت - (۳) اُسی پات کی زنانہ آواز - (۴) پات … ر آواز میں گانے والا -

*a.- clarinet*: … نیچے سُر والا الغوزا -

*a.- viola*: … نیچے سُر والا بیلا؛ بڑا بیلا -

**Altogether**, *adv.&n.*: (۱) سب ملا کر؛ لے دے کر؛ کل ملاکر؛ جملہ - (۲) بحیثیت کل؛ من حیث الکل؛ بحیثیت مجموعی؛ بالکل؛ تمام تر -

*an a.*: … ب پورا؛ ایک مجموع؛ ایک کل -

**Alto-relievo**,*n.*: … بھری ھوئی تصویر یا مورت؛ بہت اُبھری ھوئی … ت کاری -

**Altruism**,*n.*: … ار؛ بے نفسی؛ دوسروں کی بہبودی کا جذبہ

**altruist**,*n.*: … حب ایثار -

**altruistic**,*a.*: … غرضانہ؛ ایثار آمیز -

**altruistically**,*adv.*: … غرضانہ؛ حسبتہً للہ -

**Alum**,*n.*: (۱) پھٹکری؛ زاج - (۲) نمک جس میں پھٹکری ھو؛ … ی نمک - (۳) زاج آگین مرکبات؛ زاج آمیز - (۴) (معدنیات) … تلف معدنیات؛ اصلی اور نقلی پھٹکری؛ احجار الشب -

**Alumina**,*n.*: … مینیا؛ الومینا؛ الومینم اور آکسیجن کا مرکب؛ … ایک قسم کی مٹی ھے -

**Aluminium**,*n.*: … مینیم؛ زاجیہ ایک قسم کی دھات جس کے … وغیرہ بناتے ھیں اور بطور ملواں دھات کے استعمال کرتے ھیں -

*a. bronze*: … ت اور الی مینیم کا بھرت -

**Aluminous**,*a.*: … وی کا سا؛ شبی؛ زاجی؛ زاجیہ

*alumnus,n.* (pl.- *ni*): طالب علم (مدرسہ یا جامعہ کا) ؛ شاگرد ؛ تربیت یافتہ ـ

**Alveolate,***a.*: خانہ دار ؛ مشبک ؛ مہال کے چھتے کا سا ـ

**Alveolus,***n.*: (۱) چھوٹا خانہ - (۲) دانت کا گھر ؛ دانت بیٹھک ؛ دانت کی تفلی ( جس میں دانت بیٹھا ہوا ہوتا ھے)

**alveolar,***a.*: (۱)شہد کے چھتے کا خانہ--(۲) ایک قسم کی مچھلی کا مخروطی نوکدار حصّہ ؛ اوپر کے دانتوں کی جبڑوں یا تفلیوں سے متعلق ـ

**Always,** *adv.*: (۱) ھمیشہ ؛ سدا ؛ مدام؛ نت - (۲) ھر وقت ؛ ھر موقع پر ـ

**Am,** *v subst., cop., & aux.*: ( میں ) ھوں - دیکھو BE-

**Amadou,***n.*: شتابہ؛ جو جلانے اور خون بند کرنے کے کام آتا ھے (ایک قسم کا آتش گیر مرکب) ـ

**Amain,** *adv.*: (۱) (شاعری ؛ متروک ) زور سے ؛ شدت کے ساتھ ؛ تندی سے - (۲) بہت جلدی ؛ جلدی سے ؛ ترت -

**Amalgam,***n.*: (۱) ممزوج؛ ملغم ( کسی دھات کا مرکب پارے کے ساتھ ) ؛ سیمابی ممزوج -

*gold a.* : طلا ملغم ؛ سونے کا سیمابی ممزوج -

(۲) ممزوج؛ لُگدی ( کچھ چیزوں کا ملائم ممزوج ) - (۳) مجازاً بھی استعمال ھوتا ھے -

**Amalgamate,***a.*: ملغم؛ ممزوج ؛ مخلوط ؛ ملا ھوا ؛ ملی جلی (خاص کر زبانوں کے لِیے) -

**Amalgamate,** *v.t. & i.* : (۱) ملانا ؛ ملنا ؛ آمیزش کرنا یا ھونا - (۲) متحد کرنا ؛ مربوط کرنا ؛ مخلوط کرنا ؛ (فرقوں ؛ جماعتوں ؛ خیالات ؛ وغیرہ کو ) - (۳) ( دھاتوں کے متعلق) پارے کے ساتھ ملانا -

**amalgamation,***n.*: آمیزش؛ امتزاج ؛ اختلاط -

**amalgamative,***a.*: جس میں ملانے کی خاصیت ھو ؛ امتزاج کرنے والا ؛ سمونے والا ـ

**amalgamator,***n.*: آمیزندہ ؛ خلط کرنے والا ؛ ملانے والا -

**Amanuensis,** *n.* (pl. -*nses*): منشی ؛ کاتب ؛ لکھنے والا ؛ املا نویس (جو سُن کر لکھے) -

**Amarant(h),** *n.*: (۱) سدا بہار پھول (وہ پھول جس کے متعلق خیال ھے کہ کبھی نہیں مرجھاتا) - (۲) پھولوں کی ایک قسم؛ گل اشرفی ؛ گل دیسم - (۳) ارغوانی (رنگ) -

**amarant(h)ine,***a.*: سدا بہار -

**Amaryllis,***n.*: بصل نما درختوں کی نوع؛ امرلیسی (ایک یونانی لڑکی کے نام سے مشتق ھے ) -

**Amass,***v.t.*: (۱) ڈھیر لگا دینا؛ انبار لگا دینا؛ اکٹھا کرنا- (۲) فراھم کرنا ؛ جمع کرنا ؛ سمیٹنا ؛ بٹورنا (دولت وغیرہ کا) -

**Amateur,** *n.*: (۱) شوقین - (۲) جو کسی فن کو محض تفریح کی غرض سے سیکھے ؛ اتائی ؛ شائق فن -

**amateurish,***a.*: شوقیہ -

**amateurishly,***adv.*: شوقیہ ؛ اتائیوں کی طرح -

**amateurishness,** *n.*: شوقین پنا ؛ اتائی پن -

**amateurism,***n.*: شوقینی ؛ اتائی پن -

**Amative,***a* : عاشق مزاج -

**amativeness,***n.*: عاشق مزاجی -

**Amatory,***a.*: عاشقانہ ؛ شہوانی -

**amatorial,***a.*: عشق انگیز ؛ عشقیہ ؛ شہوانی -

**Amaurosis,** *n.*: کلی یا جزوی فقدان بصر ؛ پورا یا تھوڑا اندھا پن؛ کمنہ ؛ تمر ؛ کم بینائی -

**amaurotic,***a.*: کم بینا ؛ فاقد البصری کا-

**Amaze,***v.t.*: متحیر کرنا ؛ اچنبھا پیدا کرنا ؛ استعجاب میں ڈالنا ؛ ھکا بکا کر دینا

**amazedly,***adv.*: متحیرانہ -

**amazement,***n.*: استعجاب ؛ تحیر ؛ حیرت ؛ اچنبھا -

**amazingly,***adv.*: حیرت انگیز طور پر ؛ عجیب طریق سے -

**Amaze,** *n.*: دیکھو AMAZEMENT -

**Amazon,** *n.*: (۱) قدیم یونانیوں کے نزدیک ممالک سیتھیا یا تاتار کی دیو قوت جنگجو عورت ؛ مرد نما عورت ؛ امیزن ؛ دیونی- (۲) (لغوی اور مجازی معنوں میں ) مردانہ عورت -

**Amazonian,** *a.*: دیونی کی سی: امیزنی -

**Ambages,** *n.pl.*: (جمع) چکر ؛ ھیر پھیر کے رستے ؛ بھول بھلیاں؛ ایچ پیچ کی راھیں -

**Ambassador,***n.*: (۱) سفیر؛ ایلچی - (۲) سفیر مختار ؛ قنصل ؛ ایلچی (جو مستقلاً ایک سلطنت کی جانب سے دوسرے میں مقیم ھو)-

*A. Plenipotentiary*: وکیل مختار؛ سفیر با اختیار (جسے صلح نامے وغیرہ پر دستخط کرنے کا اختیار دیا گیا ھو ) -

*Ordinary A.*: معمولی سفیر -

*Resident A.*: سفیر مقیم -

**ambassadorial,***a.*: سفارتی؛ ایلچی کی خدمت سے متعلق -

**Ambassadress,***n.*: (۱) سفیرہ؛ ایلچن- (۲) سفیر کی بیوی؛ سفیرنی-

**Amber,***n.*: کھربا –

*a Fauna* : کھربائی حیوانیہ ؛ وہ حیوانات جن کے آثار کھربا میں پائے جاتے ھیں –

*a. Flora*: کھربائی نباتیہ ؛ وہ نباتات جن کے آثار کھربا میں پائے جاتے ھیں –

**Ambergris,***n.*: کچا عنبر ؛ ابلیم (ایک قسم کا مومی مادّہ جو گرم سمندروں میں تیرتا ھوا پایا جاتا ھے - نیز بعض قسم کی مچھلیوں کی آنتوں میں ھوتا ھے ؛ کھانے میں ڈالتے ھیں )-

**Ambidexter,***a. & n.*: (۱) بیُں ھتّھا ؛ جس کا بایاں ھاتھ دائیں ھاتھ سے زیادہ چلتا ھے - (۲) دو رنگی ؛ دغا بازی ؛ ڈُھلا پن -

**ambidexterity,***n.*: بیُں ھتّھا پن -

**Ambidext(e)rous,***a.*: بیُں ھتّھا -

**ambidextrously,** *adv.*: بیُں ھتّے پن سے-

**ambidextrousness,** *n.*: بیُں ھتّا پن ؛ ڈُھتّا پن ؛ ڈُھلا پن-

**Ambient,** *a.*: محیط ؛ گھرا ھوا ؛ محصور -

**Ambiguity,***n.*: (۱) ابہام - (۲) گول بات؛ مبہم جملہ؛ ذو وجھین ؛ ذو جھتین ؛ ذو معنی ( بات وغیرہ ) -

**Ambiguous,***a.*: (۱)مشکوک ؛ گنجلک ؛ غیر واضح ؛ مگھم ؛ مبہم؛ گول مول - (۲) مجہول النوع ( جس کے متعلق شک ھو کہ کس قسم کا ھے)؛ نا معلوم الجنس- (۳) مشتبہ؛ مجہول (بہ لحاظ نتیجہ)-

**ambiguously,***adv.*: مبہم طور پر؛ ابہاماً-

**ambiguousness,***n.*: مشکوکیت ؛ گنجلک ؛ ابہام؛ مگھم پن -

**Ambit,***n.*: (۱) مضافات ؛ نواح ؛ سواد -(۲)حدود؛ چوحدی-(۳) حد؛ وسعت پھیلاؤ ؛ گردا ؛ گھیرا –

**Ambition**, *n.*: (۱)حب جاہ؛ ھوس؛ حوصلہ؛ امنگ - (۲) من چلا پن؛ بلند ھمتی ؛ عالی حوصلگی ؛ فراخ ھمتی ؛ اولوالعزمی - (۳) مدعا؛ غایت؛ منتہا -

**Ambitious**, *a.*: (۱)اُمنگ بھرا ؛ من چلا ؛ اولوالعزم؛ حوصلہ مند؛ جاہ طلب؛ بوالھوس - (۲) آرزو مند؛ مشتاق - (۳) حوصلہ مندانہ؛ اولوالعزمانہ -

**ambitiously**, *adv.*: ھوس مندانہ؛ بلند ھمتی سے؛ اولوالعزمانہ-

**ambitiousness**, *n.*: من چلا پن؛ اولوالعزمی؛ آرزومندی؛ حوصلہ مندی -

**Amble**, *v.i.*: (۱) دوگامہ چلنا ؛ گھوڑے کی وہ چال جس میں ایک طرف دونوں پانو ساتھ اٹھتے ھیں - (۲) دوقدما چلانا؛ دوگامہ چلانا؛ (گھوڑے کو) ھلکے چلانا ؛ آسانی سے چلانا؛ پو قدما لے جانا - (۳) پوقدما چلنا (آدمی کا)؛ دوگامہ چلنا؛ اُس طرح چلنا جس طرح گھوڑے کی دوگامہ چال ھوتی ھے -

**Amble**, *n.*: (۱) دوگامہ ؛ دوقدمہ - ([illegible]) سبک رفتاری -

**Amblyopia**, *n.*: ضعف بصر-

**amblyopic**, *a.*: ضعیف البصر-

**Ambo**, *n.* (*pl.* *-bos*, *-bones*): منبر (قدیم گرجاؤں کا ) -

**Amboyna (wood)**, *n.*: جزیرہ امبوئینا کی لکڑی؛ ایک قسم کی لکڑی جس پر قدرتی نقش بنے ھوتے ھیں -

**Ambrosia**, *n.*: (۱) (دیو مالا) دیوتاؤں کی غذا ؛ دیو بھوج؛ امرت- (۲) لذیذ ؛ خوشبودار چیز؛ نعمت؛ موھن بھوگ ؛ من و سلوی - (۳) پھولوں کا زیرہ ( جو شہد کی مکھیاں کھاتی ھیں ) ؛ زرگل -

**Ambrosial**, *a*: (۱) مہکتی ھوئی ؛ معطر - (۲) خدائی ؛ ربانی؛ دیوتاؤں کی یا ان کے لایق -

**Ambry**, *n.*: (۱) (متروک) مودی خانہ؛ بھنڈار - (۲) گرجا کی بخاری؛ کولکی -

**Ambs-ace**, *n.*: (۱)دوکانے؛ پوکی دو اکائیاں(سب سے چھوٹا دانو ھے)- (۲) کھوٹی قسمت ؛ تقدیر کا ھیٹا پن : کم نصیبی - (۳) نالائقی؛ ناقابلیت ؛ نکما پن ؛ نا کارہ پن -

**Ambulance**, *n.*: (۱) سفری شفاخانہ؛ جنگی ھسپتال ( جو فوج کے ساتھ ساتھ جاتا ھے ) - (۲) بیمار ڈولی یا گاڑی؛ زخمیوں کی گاڑی یا ڈولی -

**Ambulatory**, *a.& n.*: (۱) رواں؛ خراماں؛ چلنے کا؛ مشی سے متعلق- (۲) جو چلنے کے لیے موزوں بنایا گیا ھو- (۳) انتقال پزیر؛ اتھاؤ؛ سفری - (۴) عارضی؛ چند روزہ ؛ غیر مستقل - (۵) چھل قدمی کی جگہ ؛ ٹہلنے کی جگہ ؛ سیر گاہ - (۶) چھتا؛ محراب دار چھتا؛ غلام گردش -

**Ambuscade**, *n.*: کمین گاہ؛ گھات کی جگہ؛ گھات -

**Ambuscade**, *v.t.& i.* گھات میں بیٹھنا ؛ کمین گاہ میں بیٹھنا؛ گھات یا تاک لگانا -

**Ambush**, *n.*: (۱) کمین؛ گھات؛ گھات میں لگی یا بیٹھی فوج- (۲) ( عام معنوں میں ) گھات ؛ تاک -

*lay an a.*, *make an a.*: گھات لگانا - کمین گاہ بنانا ؛

*lie in a.*: کمین میں بیٹھنا؛ گھات میں رھنا -

**Ambush**, *v.t. & i.*: (۱) چھپانا ؛ گھات لگانا ؛ کمین گاہ میں بٹھا رکھنا (صرف فوجوں کو ) - (۲) گھات میں بیٹھنا؛ تاک میں رھنا؛ تاک لگانا -

*ame damnee*, *n.*. گرگا؛ پٹھو؛ آلۂ کار -

**Ameer, Amir**, *n.*: امیر ( سندھ اور افغانستان کے حکمرانوں کا لقب ) ؛ حاکم -

**Ameliorate**, *v.t.& i.*: بہتر بنانا؛ اصلاح کرنا؛ اچھا کرنا؛ سدھارنا ؛ درست کرنا -

**amelioration**, *n.*: - سدھار؛ درستی؛ بہتری؛ صلاح و فلاح؛ رفاہ

**ameliorative**, *a.*: رفاھی؛ موجب فلاح؛ اصلاحی -

**ameliorator**, *n.*: بہتر بنانے والا؛ اصلاح کرنے والا؛ ترقی دینے والا -

**Amen**, *int.*: آمین -

**Amenable**, *a.*: (۱) ( آدمیوں کے لیے) ضامن؛ ذمہ دار؛ جواب دہ ( عدالت کے روبرو ) - (۲) قابل آزمایش ( جو آزمایا جاسکے ) - (۳) اطاعت پذیر؛ اثر پذیر -

**amenability**, *n.*: صلاحیت ؛ ذمہ‌داری ؛ جوابدھی -

**amenableness**, *n.*: صلاحیت؛ اطاعت پذیری؛ اثر پذیری -

**amenably**, *adv.*: اثر پذیری سے -

**Amend**, *v.i.& t.*: (۱) سیدھی راہ پر آنا ؛ تایب ھونا ؛ توبہ کرنا- (۲) (متروک) تندرست ھونا ؛ صحت کا درست ھونا - (۳) ترمیم کرنا؛ اصلاح کرنا ( قانونی کاغذات یا پارلیمنٹ کی قرارداد وغیرہ )؛ ٹھیک کرنا؛ صحیح کرنا؛ درست کرنا - (۴) درست کرنا؛ اصلاح کرنا ؛ بہتر بنانا ؛ سدھارنا -

**amendable**, *a.*: ترمیم پذیر؛ قابل اصلاح-

**amendment**, *n.*: ترمیم؛ اصلاح؛ ردوبدل -

*amende honorable*, *n.*: معذرت یا معافی؛ تلافی یا مکافات؛ ھرجانہ-

**Amends**, *n.*: بحالی؛ بازدھی؛ تلافی؛ تاوان؛ بدلا؛ مکافات؛ معاوضہ -

*make a.*: تلافی کرنا؛ ڈنڈ بھرنا؛ مکافات دینا -

**Amenity**, *n.*: (۱) خوش گواری؛ خوش آیند ھونا؛ لطف؛ پر لطف ھونا ( اشخاص یا مقامات کا ) - (۲) خوش اطواری؛ خوش اخلاقی؛ خوش مزاجی ( جمع میں ) -

*a mensa et tŏro*, *adv.*: انفصال زن و شو؛ زن وشو کی تفریق؛ ایلا ( لغوی معنی کھانے اور بستر سے ) -

**amentum, ament**, *n.*: ( نباتیات ) آویزہ ( اُن درختوں کو کہتے ھیں جن کے پھول جھمکے کی طرح لٹکتے رھتے ھیں ) -

**amentaceous**, *a.*: آویزائی -

**amentiferous**, *a.*: آویزہ دار -

**amentiform**, *a.*: آویزہ پیکر -

**Amerce**, *v.t.*: (۱) جرمانہ کرنا ؛ ڈانڈ لینا- (۲) (عام معنوں میں) سزا دینا -

**amercement, amerciament**, *nn.*: جرمانہ؛ ڈانڈ؛ ڈنڈ -

**amerciable**, *a.*: قابل جرمانہ-

**American**, *a.& n.*: (۱) امریکی؛ امریکائی - (۲) یوروپی نسل کا امریکی باشندہ - (۳) امریکا کا شہری -

*A. clŏth*, *A. leather*: امریکی موم جامہ یا روغن جامہ ( میز پوش وغیرہ کے لیے) -

**Americanism**, *n.*: (۱) امریکی محاورہ (وہ لفظ یا جملہ جو خاص کر امریکا میں بولا جاتا ھو ) - (۲) امریکا کے ساتھ لگاو یا ھمدردی؛ امریکا پسندی ؛ امریکا پرستی -

**Americanize**, *v.t.& i.*: (۱) امریکی بننا یا بنانا؛ امریکانا؛ امریکی بن جانا ( باعتبار سیرت ) - (۲) امریکی محاورات بولنا -

**Ames-ace** : دیکھو AMBS-ACE

**Amethyst**, *n*.: ارغوانی یا بنفشی رنگ کا قیمتی پتھر؛ یاقوت جمری؛ جمست-نیلم -

*Oriental A.* : نیلمی -

**amethystine**, *a*.: (۱) لطف سے پیش آنے والا - (۲) قابل محبت ؛

**Amiable**, *a*.: قابل الفت ؛ دلاویز ؛ دلکش -

**amiability**, *n*.: تلطف ؛ دلکشی ؛ دلاویزی ؛ دلربائی -

**amiableness**, *n*.: لطف ؛ محبت -

**amiably**, *adv*.: از راہ لطف؛ لطف آمیزانہ یا دلاویزانہ طور پر -

**Amiant(h)us**, *n*.: (۱) ایک ریشہ دار معدنی شے؛ فتیل - (۲) ریشہ دار زبرجد ؛ لھسنیا -

**Amic**, *a*.: (کیمیا) امونیاوی؛ امونیا (ammonia) سے متعلق -

**Amicable**, *a*.: آپس داری کا ؛ محبانہ ؛ دوستانہ -

**amicability amicableness**, *nn*.: آپس داری؛ یگانگی؛ یگانگت؛ دوستی؛ وداد -

**amicably**, *adv*.: آپس داری کے طریق پر؛ یگانہ وار؛ دوستانہ طور پر؛ آشتی سے -

**Amice**, *n*.: عصابہ (ایک چوکھنٹا سفید کپڑا جو عیسائی پادری مذھبی رسم ادا کرتے وقت سر پر اوڑھتے تھے اور اب شانوں پر اوڑھتے ھیں) -

**Amice**, *n*.: (۱) کلاہ؛ ردا؛ لفہ؛ چادر (جو پادری اوڑھتے ھیں) - (۲) بِلّا (جو فرانسیسی قسیس بائیں بازو پر باندھتے ھیں) -

*amicus curiae*, *n*.: خیر خواہ عدالت؛ بے لاگ مشیر؛ بے غرض صلاح کار؛ عدالت کو ایسا مشورہ دینے والا جسے معاملہ سے کوئی غرض نہ ھو -

**Amid, Amidst**, *prep*.: (۱) بیچ میں؛ درمیان میں (مجازاً اور لغوی) - (۲) سلسلے میں؛ دوران میں؛ ضمن میں -

**Amidin**, *n*.: (۱) نشاستہ کا حل پذیر جز - (۲) محلول نشاستہ -

**Amidships**, *adv*.: جہاز کے بیچ یا وسط میں ؛ جہاز کے درمیانی حصے میں -

**Amir**, *n*.: دیکھو AMEER -

**Amiss**, *adv. & pred.a.* : (۱) ناقص؛ جس میں کسر یا خلل یا کوتاھی ھو - (۲) بے موقع ؛ بے محل؛ بے تکا - (۳) غلطی سے ؛ غلط فہمی سے - (۴) خلاف توقع؛ خلاف مزاج؛ ناموافق -

*come a.*: ناموافق ھونا؛ غیر موزوں ھونا؛ بے محل ھونا - موزوں؛ مناسب؛ بر محل؛ بے خلل ؛ بے لاگ -

*not a.*: 

*take a.*: برا ماننا؛ ناراض ھونا (غلط فہمی کی بنا پر) -

**Amity**, *n*.: میل جول؛ دوستی؛ محبت؛ ارتباط؛ دوستانہ تعلقات -

**Ammeter**, *n*.: امپیر پیما ؛ برقی رو ناپنے کا آلہ -

**Ammonia**, *n*.: (۱) امونیا؛ ایک قسم کی تیز بو رکھنے والی گیس - (۲) (کیمیا) امونیاوی مرکبات؛ امونیات (جو امونیا کی طرح ھوتے ھیں) -

*Liquid a.*: امونیاوی پانی ، وہ پانی جس میں امونیا گیس ملی ھوئی ھو -

**Ammoniac**, *a. & n.* : (۱) امونیائی؛ امونیا کی قسم کی -

*Sal A.*: نوشادر -

*Gum A.* : گندہ بیروزہ؛ گوند کی سی ایک چیز جو بطور دوا کے اور جوڑنے کے لیے استعمال کرتے ھیں -

**ammoniacal**, *a*.: امونیائی ؛ امونیا کی طرح -

**Ammoniated**, *a*.: امونیا آمیز ؛ امونیائی ھوئی، جس میں امونیا ملا ھو -

**Ammonite**, *n*.: امونی ؛ سخت خول اور ملائم جسم والے حشرات کی ایک قسم جو زیر زمیں پائی جاتی ھے -

**Ammunition**, *n*.: گولا بارود ؛ میگزین ؛ ذخائر حرب -

*a. boots* : فوجی بوٹ -

*a. bread* : فوجی روٹی (جو سپاھیوں کو دی جاتی ھے) -

*a. hat*: فوجی ٹوپی -

**Amnesia**, *n*.: نسیان ؛ بھول ؛ حافظے کا جاتا رھنا -

**Amnesty**, *n.*, & *v. t.*: (۱) چشم پوشی؛ اغماض ؛ تجاھل - (۲) عام معافی؛ امان؛ عفو عام - (۳) (*Trans.*) امان یا عام معافی دینا -

**Amnion**, *n*, (pl. *–ia*): سب سے نیچے کی یعنی اندر کی جھلی جس میں جنین ملفوف ھوتا ھے ؛ غلاف جنین ؛ برقع جنین ؛ امنیوں -

**Amoeba**, *n*.: امیبا ؛ بدلو ؛ ایک قسم کا ایک خلوی (خردبین ھی سے دکھائی دینے والا) کیڑا جو ھمیشہ اپنی شکل بدلتا رھتا ھے -

**amoebiform**, *a*.: بدلیہ یا امیبا شکل -

**amoeboid**, *a*.: امیبا نما ؛ بدلونما یا حوینی -

**Amoebaean**, *a*.: سوالی جوابی -

**Amoebaeum**, *n*.: سوالی جوابی نظم ؛ نظم سوال و جواب جس میں دو شخص باری باری سے گفتگو کرتے ھیں " گفتم گفتا "-

**Among, Amongst**, *prep*.: (۱) درمیان؛ مجمع میں ؛ گروہ میں؛ حلقے میں - (۲) من جملہ ؛ شامل ؛ داخل (کسی گروہ میں) - (۳) درمیان میں - (۴) مقابلہ میں ؛ نسبت سے ؛ جیسے : *one a. many* - (۵) مل کر ؛ شرکت سے ؛ با ھم دیگر ؛ جیسے ; *kill him a. you quarrelled* : (۶) آپس میں؛ باھم جیسے - *a. themselves*

**Amoral**, *a*.: اخلاق سے بے تعلق ؛ خیر و شر سے بے تعلق -

**Amorous**, *a*.: (۱) عشق باز ؛ عاشق مزاج - (۲) عاشق ؛ شیدائی ؛ فریفتہ - (۳) عاشقانہ ؛ عشقیہ -

**amorously**, *adv*.: عشق بازانہ ؛ عاشقانہ -

**amorousness**, *n*.: تعشق ؛ عاشق مزاجی -

**Amorphous**, *a*.: (۱) بے شکلا ؛ غیر متشکل - (۲) خلاف قاعدہ ؛ ان ریت ؛ غیر طبعی - (۳) (کیمیا) نقلما ؛ جس سے قلم نہ بن سکے (نا اور قلم) - (۴) بے ترتیب ؛ بھنگم ؛ غیر منتظم -

**Amorphism**, *n*.: نقلمیت (نا اور قلمیت) -

**amorphousness**, *n*.: بے قلم ھونا ؛ نقلماپن -

**Amortize**, *v. t.*: (۱) جائداد کا وقفی انتقال کرنا؛ جائداد کا کسی جماعت کے نام وقف کرنا - (۲) (قرضہ) چکانا؛ بے باق کرنا (ذخیرہ ادائی کے ذریعے سے) -

**amortization**, *n*.: بے باقی؛ جائداد کا وقفی انتقال -

**Amount**, *v. i.*: (۱) (حساب میں) میزان آنا ؛ ھونا (میزان یا شمار میں) ؛ کل (اتنا) ھونا جیسے کل ۵ روپے ھوتے ھیں: *-It amounts to Rs. 5* - (۲) مرادف ھونا ؛ معنی ھونا ؛ مساوی ھونا (معنے کے اعتبار سے) -

**Amount**, *n*.: (۱) گنتی؛ رقم؛ شمارہ ؛ تعداد ؛ میزان ؛ جمع - (۲) پوری اھمیت ؛ اصلی اھمیت ؛ قدر اصلی - (۳) مقدار -

**Amour**, *n*.: (۱) معشوق بازی (کا معاملہ) ؛ معاشقہ؛ عشق و عاشقی - (۲) آشنائی ؛ (نا جائز) تعلق -

**Amourette**, *n*.: تاک جھانک؛ نظر بازی -

*amour-propre n.*: خود پسند ؛ خود بینی -

**Ampelopsis**, *n.*: انگور کی بیل کی قسم –

**Ampere**,*n.*: (برقیات) امپیر ؛ برقی رو کی اکائی –

**Ampersand**,*n.*: اِس نشان " & " کا نام ( جو اور کے لیے آتا ھے)-

**Amphi-**: ( سابقہ ) دونوں قسم ؛ دونوں قسم کا ؛ دونوں طرف ؛ دو رخ ؛ گرد –

**Amphibia**,*n.pl.*: (جمع) جل تھلیا؛ جل بھومیا (جانور جو خشکی اور تری دونوں میں رھتا ھو ) –

**Amphibian**, *a* & *n*.: جل تھلی ؛ جل بھومی –

**Amphibiology**,*n.*: خشکی اور تری دونوں کے رھنے والے جانوروں کا علم –

**Amphibious**,*a.*: جل بھومی؛ جل تھلی ( جس کا تعلق خشکی اور تری دونوں سے ھو)-

**Amphibology**,*n.*: (۱) توریہ ؛ التباس کلام ؛ پہلو دار بات - (۲) مبہم لفظ؛ مگھم بات یا گول مول الفاظ –

**amphibological**,*a.*: پہلو دار –

**Amphictyons**,*n.pl.*: ( جمع ) یونانی قدیم ریاستوں کے نمائندگان مجلس ؛ نائبین -

**Amphictyonic**,*a.*: نیابتی ؛ مندوبی –

**Amphigam**,*n.*: (نباتیات ) وہ پودا جس میں کوئی خاص نر مادہ کی علامت نہ ھو؛ دُجنسا ( دو + جنس ) –

**amphigamous**,*a.*: دُجنسی –

**Amphigouri, Amphigory**,*n.*: بے ربط ؛ مہمل ؛ ایسی عبارت یا نظم جس کے لفظ شاندار ھوں مگر مطلب کچھ نہ ھو –

**Amphioxus**,*n.*: ایک قسم کی مچھلی –

**Amphipoda**,*n.pl.*: (جمع) دو گون پایہ ( دو + گون + پایہ) ؛ سخت خولے جانوروں کی ایک قسم جس میں دو قسم کے پیر ھوتے ھیں –

**amphipod**,*n.*: دو گون پایہ خار پوست–

**amphipodan, amphipodous**,*aa.*: دو طرح کے پانو والا؛ دو گون پایہ –

**Amphiprostyle**,*a.*: دو رو سایہ ( دو + رو + سایہ )؛ وہ چھت جس کے دونوں طرف برساتی ھو –

**Amphisbaena**,*n.*: (۱) دُمنہا؛ قصوں کا فرضی سانپ جس کے دو منّہ ھوتے ھیں – (۲) (حیوانیات) رینگنے والی چھپکلی کی قسم –

**Amphitheatre**,*n.*: (۱) بیضوی یا مدور عمارت جس میں چاروں طرف ایک کے پیچھے ایک اور ایک دوسرے سے بلند نشستیں ھوتی ھیں ؛ گول تماشا گاہ ؛ گول گھر – (۲) دنگل ؛ اکھاڑا –

**amphitheatrical**,*a.*: گول گھر کا –

**Amphitryon**,*n.*: میزبان ؛ صاحب خانہ –

**Amphora**, *n.*: دو دستہ ظرف ؛ یونانی یا رومی برتن جس میں دو دستے ھوتے تھے –

**Amphoric**,*a.*: (طب) دیگ دمہ (دمی) ؛ قدری (آواز)؛ اُس آواز کی طرح جو چھوٹے منّہ والے برتن میں پھونکنے سے پیدا ھو -

**Ample**,*a.*: (۱) کھلا ھوا ؛ فراخ ؛ کشادہ ؛ وسیع – (۲) زیادہ؛ وافر؛ کثیر – (۳) کافی ؛ ضرورت بھر کا

**ampleness**,*n.*: بہتات؛ کثرت ؛ کفات؛ وسعت؛ فراخی -

**amply**,*adv.*: کافی ؛ کافی طور سے ؛ کثرت کے ساتھ –

**Ampliative**,*a.*: (منطق) تشریحی ؛ توضیحی؛ جو ایک سادہ خیال کو بہت پھیلائے –

**Amplification**,*n.*: (۱) توسیع؛ بڑھاو؛ پھیلاو؛ پوری وسعت دینا - (۲) کسی چیز سے انتہائی فائدہ اُٹھانا ؛ کامل اِفادہ –

**Amplify**, *v.t.*& *i.*: (۱) اضافہ کرنا؛ بڑھانا؛ زیادہ کرنا – (۲) طول دینا ؛ بڑا کرنا ؛ اطناب ؛ دراز کرنا ( قصّے یا بیان کو)- (۳) تحریر یا تقریر کو طول دینا ؛ ( بات کو ) تفصیل سے بیان کرنا –

**Amplitude**,*n.*: (۱) چوڑائی ؛ فراخی ؛ عرض– (۲) کثرت ؛ زیادتی ؛ وفور؛ بہتات – (۳) وسعت (حدود یا اِطلاق کی ) – (۴) شان ؛ عزت ؛ وقار – (۵) ( فلکیات ) سعت ؛ اجرام فلکی کا وہ بُعد جو اُن کے طلوع و غروب کے وقت اُفق کے مشرقی اور مغربی نقطے سے ظاھر ھوتا ھے –

**Ampulla**,*n.*: (۱) (رومی) دو دستی صراحی ؛ ایسی صراحی جس میں دو دستے ھوں – (۲) پاک برتن ایسے جو مقدس کاموں کے لیے مخصوص ھوں – (۳) (حیاتیات) پُھکنا ؛ کسی جانور کی رگ یا نالی کا پھیلا ھوا حصّہ –

**ampullaceous**,*a.*: پُھکنے جیسا ؛ کیس نما –

**Amputate**,*v.t.*: (۱) کاٹنا (عضو کا) ؛ قلم کرڈالنا ؛ قطع کرنا –

**amputation**,*n.*: قطع عضو ؛ قطع برید –

**amputator**,*n.*: قاطع ؛ ( عضو کو) کاٹنے والا -

**Amuck**,*adv*. *Run a.*: دیوانہ وار دوڑنا (جس کے سر پر خون سوار ھو) – (مجازی معنوں میں بھی استعمال ھوتا ھے )

**Amulet**,*n.*: (۱) تعویذ ؛ گنڈا ؛ جنتر (مجازاً اور لغوی) –

**Amuse**,*v.t.*: (۱) خوش کرنا ؛ دل بہلانا ؛ خیال بٹانا – (۲) خیال یا خواھش کو اُکسانا یا گُد گُدانا –

**amusable**,*a.*: تفریح پذیر ؛ بہلنے والا -

**amusive**,*a.*: تفریحی ؛ پُر تفنن –

**Amusement**,*n.*: (۱) تفریح ؛ کھیل ؛ دل بہلاو ؛ تفنن - (۲) ھنسی ؛ گد گداھٹ (کیفیت جو کسی مضحکے کی چیز کو دیکھ کر پیدا ھو ) – (۳) دل لگی ؛ تماشا

**Amygdalic**,*a.*: بادامی؛بادام سے متعلق؛جیسے بادامی ترشہ(*a. acid.*)-

**Amygdaloid**,*a.*& *n.*: بادام نما ( چٹانیں جن میں بادام نما فلزاتی ڈلے پائے جائیں)؛ سنگ لوزی -

**Amyl**,*n.*: الکحل تیل کے بنیادی اجزا –

**Amylaceous**, *a.*: نشاستی ؛ نشاستے کے متعلق –

**Amyloid**, *a.* & *n.*: نشاستے کی سی (غذا وغیرہ) ؛ نشاستین –

**An**, *a*: دیکھو -A,*adj*

**An**, *conj.*: (متروک) *and* کے معنوں میں -

**An-**, *pref.*: (سابقہ) (۱) *on* کے معنوں میں- (۲) *ad-* کے معنوں میں ( دیکھو AD- ) –

**-An**, *suf.*: (لاحقہ)صفات کے آخر میں ی نسبتی کے معنے دیتا ھے -

**Ana**, *n.*: (۱)ملفوظات ؛ کسی شخص کے یادگار اقوال کا مجموعہ ؛ اقوال – (۲) ( جمع میں ) روایات ؛ حکایات ؛ محاضرات ( کسی شخص کے ) -

**Ana-**, *pref.*: (سابقہ) اوپر؛ پیچھے؛ باز؛ دُبارا؛ نئے سر سے؛ ازسر نو وغیرہ کے معنوں میں –

**-ana**, *suf.*: (لاحقہ) مقولات؛ قصص؛ حکایات؛ روایات؛وغیرہ کے معنے دیتاھے؛ جیسے: *Shaksperiana* (شکسپیر کے متعلق روایات و حکایات)

**Anabaptism**, *n.*: تجدید اِصطباغ؛ باز اِصطباغ؛ باز اِصطباغیت؛ ازسرِنو بپتسما (یہ عقیدہ کہ جن کو شیر خوارگی کے زمانے میں بپتسما دیا گیا ہو، اُنھیں دوبارہ دینا چاہیے) ۔

**Anabaptist**, *n.* = BAPTIST: باز اِصطباغی؛ جس کے اِصطباغ کی تجدید ہوئی ہو؛ جو باز اِصطباغیت (تجدیدِ اِصطباغ) کو مانتا ہو۔

**anabaptistical**, *a.*: باز اِصطباغیانہ ۔

**Anabas**, *n.*: چڑھیل مچھلی؛ ایک قسم کی مچھلی جو درختوں پر بھی چڑھتی ہے ۔

**Anabasis**, *n.*: چڑھائی؛ فوجی پیشقدمی، خاص کر سیروس (Cyrus) اصغر کی ایشیائے کوچک میں جس کا بیان مورخ زینوفن (Xenophon) نے کیا ہے ۔

**Anachronic**, *a.*: تاریخی غلطی پر مشتمل؛ جس میں باعتبار زمانہ غلطی ہو؛ غلط زمانے کی طرف منسوب کیا ہوا تاریخی واقعہ۔

**Anachronism**, *n.*: غلط زمانی؛ سہوِ زمانی ۔

**anachronistic**, *a.*: غلط زمانی سے متعلق ۔

**Anaclastic**, *a.*: (۱) اِنعطافی شعاعوں کے متعلق؛ اِنعطافی -(۲) اپنے آپ بند ہوجانے والی یا کھٹکے دار (چیز) ۔

*a. glasses*: اپنے آپ بند ہوجانے والی عینک؛ کھٹکے دار (کمانی دار) عینک ۔

**Anacoluthon**, *n.* (pl.-*tha*): نامربوط؛ بے ربط؛ بے ترتیب عبارت؛ ایسے جملے یا الفاظ جن میں صرفی اور نحوی ترتیب نہ پائی جائے؛ خلافِ قواعد جملے یا الفاظ ۔

**Anaconda**, *n.*: (۱) لنکا کا بڑا سانپ -(۲) جنوبی امریکا کا اژدر -(۳) اژدھا؛ چتیل بڑا سانپ جو اپنے شکار کو دبا کر مار ڈالے ۔

**Anacreontic**, *n.*: (۱)(نظم) اناقریونی نظم؛ ہر نظم جو اناقریون (Anacreon) (یونانی شاعر) کی بحر نظموں کے انداز پر لکھی جائے -(۲)(صفت) بزمیہ؛ ...

**Anacrusis**: (عروض) نظم کے شروع کا وہ بول جس پر زور نہ ہو

**Anadromous**, *a.*: بالارو (مچھلیاں) جو انڈے دینے کے لیے دریا میں اوپر کی طرف جائیں

**Anaemia**, *n.*: (طب) خون کی کمی؛ رنگ کا زرد ہونا یا زرد پڑجانا ۔

**Anaemic**, *a.*: جس کے بدن میں خون کی کمی ہو ۔

**Anaesthesia**, *n.*: بے حسی؛ فقدانِ حس؛ سن ہو جانا؛ تخدر

**Anaesthetic**, *a.* & *n.*: سن کرنے والی (دوا)؛ مخدر؛ کوئی عامل جو سن کردے ۔

**anaesthetically**, *adv.*: سن کرنے والی دوا کے ذریعے سے ۔

**Anaesthetize**, *v.t.*: سن کرنا؛ تخدیر (لغوی اور مجازی)

**anaesthetization**, *n.*: تخدیر؛ سن کرنا ۔

**Anaglyph**, *n.*: نقشی زیور؛ جڑاؤ اُبھرے ہوئے کام کا زیور ۔

**anaglyphic**, *a.*: نقشی؛ جس پر اُبھرا ہوا کام ہو ۔

**Anagnorisis**, *n.*: عقدہ کشائی (ڈراموں میں وہ مقام جہاں واقعات کا اِنکشاف ہوتا ہے) ۔

**Anagoge**, *n.*: عارفانہ تعبیر؛ تمثیلی تعبیر ۔

**anagogic(al)**, *aa.*: عارفانہ؛ متصوفانہ؛ صوفیانہ؛ تمثیلی (روحانی نقطۂ نگاہ سے) ۔

**anagogically**, *adv.*: ازروئے معرفت؛ عارفانہ؛ تمثیلی طور پر ۔

**Anagram**, *n.*: صنعتِ مقلوب؛ لفظوں یا حروف کا رد و بدل کرکے نئی عبارت بنانا؛ حروف یا الفاظ کا اُلٹ پھیر

**anagrammatic(al)**, *aa.*: الفاظ کے اُلٹ پھیر کے متعلق؛ مقلوبی۔

**anagrammatically**, *adv.*: لفظوں کے اُلٹ پھیر کے طریقے سے ۔

**Anagrammatize**, *v.t.*: تقلیب؛ لفظی اُلٹ پھیر کرنا؛ حروف کی اُلٹ پھیر سے لفظ یا جملے بنانا ۔

**anagrammatism**, *n.*: تقلیب

**anagrammatist**, *n.*: صنعتِ مقلوب کا استعمال کرنے والا ۔

**Anal**, *a.*: مبرزی (جو مبرز کے متعلق ہو یا اُس کے نزدیک واقع ہو)۔

**Analects, Analecta**, *n.pl.*: (جمع) منتخبات؛ ادبی کشکول؛ گلدستہ۔

**Analeptic**, *a.* & *n.*: مقوی؛ قوت کو بحال کرنے والی (دوا) ۔

**Analogic**, *a.*: تمثیلی؛ مثالی؛ قیاسی؛ تمثیل یا نظیر کے متعلق۔

**Analogical**, *a.*: (۱) نظائر یا قیاس کے مطابق؛ قیاسی -(۲) تمثیلی؛ نظیری؛

**Analogically**, *adv.*: برسبیلِ قیاس؛ تمثیلاً؛ نظیراً ۔

**Analogist**, *n.*: (۱) جو تمثیلوں کے دینے کا شایق ہو؛ تمثیل پسند؛ نظیر دینے والا -(۲) تمثیلی فلسفہ کا وہ گروہ جن کے نزدیک الفاظ اشیاء کی تمثال ہوتے ہیں ۔

**Analogize**, *v. t.* & *i.*: (۱) تمثیل پیش کرنا؛ نظیر دینا -(۲) مماثلت ثابت کرنا -(۳) تمثیل لانا؛ مثال لانا؛ نظیر سے کام لینا -(۴) یکساں ہونا؛ ہم آہنگ ہونا؛ ایک طرح کا ہونا ۔

**Analogous**, *a.*: ہم شکل؛ مثل؛ مماثل؛ مشابہ؛ ملتا جلتا؛ متوازی ۔

**analogously**, *adv.*: مثل کی رو سے؛ کسی مماثل چیز کی طرح سے

**analogousness**, *n.*: مماثلت؛ مشابہت ۔

**Analogue**, *n.*: مشابہ؛ مماثل؛ متوازی (لفظ یا چیز) ۔

**Analogy**, *n.*: (۱)(ریاضیات) تناسب؛ نسبت -(۲) مطابقت؛ مشابہت؛ مماثلت -(۳) دیکھو ANALOGUE -(۴)(منطق) استقرائی قیاس؛ تمثیلی استدلال؛ تمثیلی قیاس -(۵)(لسانیات) ایک ہی طرح کے چند لفظوں کے قیاس پر اور لفظوں کا بننا یا بنانا؛ موجودہ الفاظ کی تعریف و اشتقاق سے نئے لفظ بنانا -(۶)(طبعی تاریخ) تشابہ الوظائف؛ مشابہت بلحاظ شکل یا وظائف؛ شکلی یا فعلی مماثلت (ایسے اعضا کی جو بالاصل مختلف ہوں) ۔

**Analyse**, *v.t.*: (۱) تحلیل کرنا؛ تجزیہ کرنا؛ چھان بین کرنا؛ کسی شے کی ترکیب کو بغور جانچنا -(۲)(کیمیا، طبیعیات) تحلیل کرنا؛ تجزیہ کرنا؛ کسی مرکب کے عناصر ترکیبی دریافت کرنا؛ (۳) خلاصہ یا لب لباب بیان کرنا؛ (کسی عبارت وغیرہ کا) فقرہ وار خلاصہ کرنا -(۴)(نحو) جملے کی ترکیب کرنا

**analysable**, *a.*: ترکیب پذیر (جملہ یا عبارت)؛ تحلیل پذیر؛ تجزیہ پذیر

**Analysis**, *n.* (hl. - *yses*): تجزیہ؛ تحلیل ۔

*bowling a.*: کرکٹ میں گیندوں کا گوشوارہ (جس سے معلوم ہو کہ ہر گیند جو پھینکی گئی اُس کا کیا نتیجہ ہوا) ۔

**Analyst**, *n.*: محلل؛ تحلیل کرنے والا؛ تحلیل یا تجزیے کا ماہر ۔

**Analytic**, *a.*: تحلیلی؛ تجزیے سے متعلق ۔

**analytics**, *n.*: (۱) علمِ تحلیل؛ تحلیلیات؛ وہ علم جو تحلیل سے متعلق ہو -(۲)(منطق) علم البیان؛ انالوطیقا ۔

**Analytical**, *a.*: (۱) تحلیلی؛ جس میں تحلیلی اسلوب سے کام لیا جائے -(۲)(لسانیات) غیر تصریفی (وہ زبانیں جن میں تصریف کا کام مستقل لفظوں سے لیا جاتا ہے) ۔

**analytically**, *adv.*: تحلیلاً ؛ تجزیۃً ؛ تحلیلی طور سے ؛ تحلیل کی رو سے -

**Anamnesis**, *n.*: یاد (خاص کر پچھلے جنم کے واقعات کی) -

**Anamorphosis**, *n.*: (۱) ٹیڑھا نقشہ یا تصویر جو صرف ایک نقطے (رخ) سے ٹھیک نظر آئے - (۲) غیر طبعی تبدیل ہئیت ؛ خلاف معمول (یا خلاف عادت) تغیر -

**Ananas**, *n.*: اننّاس -

**Anandrous**, *a.*: (نباتیات) وہ جس میں حامل زر نہ ہو ؛ بے نر -

**Anapaest**, *n.*: (عروض) سگن ؛ ایسا رکن جس میں دو اوچھے اور اُن کے بعد ایک لمبا بول ہو؛ جیسے فعلان - فَ عِ لا ن ؛

The As-syr/ian came down/ like the wolf/ on the fold.

**anapaestic**, *a.*: سگنی -

**Anaphora**, *n.*: ایک لفظ یا فقرے کی تکرار (متواتر جملوں میں) -

**Anarch**, *n.*: (شاعری) غدر یا بغاوت کا سرغنہ -

**Anarchic,-ical**, *aa.*: لانظمی کا؛ لاحکومتی؛ لاحکومی؛ نراجی؛ فوضوی -

**anarchically**, *adv.*: لا نظمی ؛ لا حکومی یا فوضی طور سے؛ لاحکومیانہ؛ لا نظمیانہ -

**Anarchist**, *n.*: حکومت دشمن ؛ لا نظمی پسند ؛ لا حکومی ؛ نراجی ؛ فوضوی -

**Anarchism**, *n.*: شاہ دشمنی؛ حکومت شکنی ؛ نراج ؛ فوضویت؛ لا حکومیت -

**Anarchy**, *n.*: (۱) نراج؛ لا حکومیت؛ طوائف الملوکی - (۲) ہنگامہ؛ بلوہ (بلوا)؛ بد نظمی - (۳) پریشانی؛ کھلبلی؛ افراتفری -

**Anarthrous**, *a.*: (۱) (یونانی صرف نحو) اسم جو بلا حرف تعریف استعمال ہو - (۲) (فعلیات) نجوڑ؛ بے جوڑ (وہ عضو جس میں جوڑ نہ ہو) -

**Anasarca**, *n.*: جلندھر؛ استسقا -

**anasarcous**, *a.*: جلندھری؛ استسقائی (مادہ وغیرہ) -

**Anastatic**, *n.*: ابھرا ہوا؛ مثبت -

*a. printing*: چھپائی جو جست کی ایسی تختیوں سے کی جائے جن پر حروف ابھرے ہوئے ہوتے ہیں؛ ایک طرح کی عکسی چھپائی -

**Anastomose**, *v.i.*: نسوں کا ملنا ملنا؛ ہم مل کر جال سا بنانا -

**Anastomosis**, *n.*: نس جال؛ نسا جال (عروق و شرائین؛ شاخوں یا دریاؤں؛ وغیرہ کا جال) -

**Anathema**, *n.*: (۱) مردود (چیز)؛ وہ چیز جس پر لعنت بھیجی جائے - (۲) پھٹکار؛ لعنت؛ سراپ - (۳) دھرم باہر ہونا؛ کلیسا سے اخراج ؛ (کسی عقیدے کو) مردود قرار دینا -

**Anathematize**, *v.t.&i.*: لعنت کرنا؛ تکفیر کرنا؛ مردود قرار دینا یا قرار دیا جانا -

**Anatomical**, *a.*: (۱) تشریحی؛ تشریح اعضا سے متعلق - (۲) ساخت یا بناوٹ سے متعلق ؛ ترکیبی -

**anatomically**, *adv.*: از روے تشریح؛ تشریح اعضا کی رو سے -

**Anatomist**, *n.*: (۱) جسم کی چیر پھاڑ کرنے والا؛ تشریح داں - (۲) (مجازاً) تحلیل یا تجزیہ کرنے والا -

**Anatomize**, *v.t.&i.*: (۱) چیر پھاڑ کرنا - (۲) (مجازاً) تحلیل کرنا؛ تشریح کرنا -

**Anatomy**, *n.*: (۱) چیر پھاڑ؛ (۲) علم تشریح جس میں جسمانی ساخت سے بحث ہوتی ہے - (۳) تشریحی ہیئت؛ تشریحی ساخت؛ بناوٹ یا ترکیب - (۴) تحلیل ؛ تجزیہ - (۵) (عرف عام میں) ڈھانچا؛ کالبد ؛ لاغر جانور یا انسان؛ جو محض ایک ڈھانچ ہو کر رہ گیا ہو؛ ممی؛ مومیہ -

**Anatta**, *n.*: ایک قسم کا نارنجی رنگ جس سے پنیر رنگتے ہیں -

**Anbury, Amb-**, *n.*: (۱) نرم گلٹی یا گومڑا (جو گھوڑوں یا بیلوں کے ہوتا ہے) - (۲) گانٹھ ؛ گومڑا (شلجم اور اُسی قسم کے درختوں کا مرض) -

**-ance**, *suf.*: (لاحقہ) حاصل مصدر یا اسم صفت کے معنی دیتا ہے -

**Ancestor**, *n.*: بزرگ؛ جد؛ پرکھا؛ (جمع) اجداد؛ اسلاف؛ باپ دادا -

**ancestress**, *n.*: جدّہ؛ پرکھن -

**Ancestral**, *a.*: جدّی ؛ موروثی ؛ خاندانی ؛ پشتینی ؛ آبائی -

**Ancestry**, *n.*: (۱) شجرہ؛ نسل ؛ نسب ؛ حسب نسب؛ گھرانا؛ خاندان - (۲) (نسل کی) قدامت؛ پرانا خاندان؛ پرانا گھرانا - (۳) بزرگ؛ پرکھے ؛ اسلاف ؛ آبا و اجداد -

**Anchithere**, *n.*: گھوڑ پرکھا؛ ٹٹو کے برابر کا ایک جانور جو طبقات ارض میں پایا جاتا ہے اور جس کے متعلق خیال ہے کہ گھوڑے کا صورت اعلی ہے -

**Anchor**, *n.*: (۱) لنگر (جہاز کا) -

*sheet-a.*: بڑا لنگر -

*bower-a.*: منجھولا لنگر -

*kedge-a.*: چھوٹا لنگر -

(۲) (مجازاً) سہارا؛ پشت پناہ؛ آسرا؛ بھروسا؛ اُمید -

*a.-plate*: لنگوی چادر؛ لکڑی یا دھات کا وزنی ٹکڑا جس پر لٹکن پلوں کے تار تھمے ہوئے ہوتے ہیں -

*a.-watch*: پہرا (اُس وقت تک میں جب تک جہاز لنگر انداز رہے) -

*at a.*: ٹھیرا ہوا ؛ لنگر انداز -

*cast a.*: لنگر ڈالنا؛ لنگر انداز ہونا -

*come to (an) a.*: لنگر انداز ہونا ؛ لنگر گرانا؛ لنگر ڈالنا -

*weigh a.*: لنگر اٹھانا -

**Anchor**, *v.t.&i.*: (۱) ٹھیرنا ؛ لنگر ڈالنا؛ لنگر انداز ہونا (صرف جہاز کے لیے) - (۲) (مجازاً) مضبوط باندھنا ؛ کس کر باندھنا ؛ جکڑنا - (۳) ٹھیرنا ؛ لنگر کرنا؛ لنگر گرانا؛ لنگر انداز ہونا جہاز اور اہل جہاز دونوں کے لیے) -

**Anchorage**, *n.*: (۱) لنگر اندازی - (۲) لنگر گاہ ؛ وہ مقام جہاں جہاز لنگر کرے - (۳) سہارا ؛ بھروسا ؛ آسرا ؛ اُمید - (۴) لنگر اندازی کا محصول -

**Anchoress, Ancress**, *n.*: زاہدہ؛ تارک الدنیا عورت؛ جوگن ؛ سنیاسن؛ بیراگن -

**Anchoret, -ite**, *n.*: (۱) جوگی؛ سادھو؛ تارک الدنیا؛ مرتاض؛ بیراگی؛ سنیاسی - گوشہ نشین شخص؛ خلوت گزیں؛ تنہائی پسند -

**Anchovy** (*also* antsho-), *n.*: چھوٹی ہیرنگ مچھلی؛ سنمورہ -

*a.-pear*: مغربی جزائر ہند کا ایک پھل جو آم کی طرح کھایا جاتا ہے -

*a.-sauce*: سنمورہ چاشنی (جس میں سرکے اور اور مسالوں کے علاوہ سنمورہ بھی ڈالتے ہیں) -

*a.-toast*: سنمورہ لگا توس؛ توس جس پر سنمورہ چاشنی لگائی

گئی هو -

**ichylose**, *v.t.& i.*: (مفاصل' هڈیوں کے متعلق) سخت هونا یا کرنا؛ ملنا یا ملانا؛ جڑنا یا جڑنا؛ التصاق -

**ichylosis**, *n.*: جوڑ کا سخت هوجانا؛ مفاصل کی سختی یا صلابت -

**icien régime**, *n.*: قبل انقلابی زمانه ' یعنی فرانسیسی انقلاب سے پہلے کا زمانه یا عهد-

**ncient**, *a.& n.*: (۱) پرانا؛ کهن؛ قدیم؛ پاستانی؛ عتیق - (۲) یادگار؛ پرانا؛ جو بڑی مدت تک زنده یا باقی رها هے؛ پرانے زمانے کا؛ بڈها؛ قدیم؛ اگلے وقتوں کا؛ دقیانوسی -

*the A. of Days*: خدا؛ ازلی الوجود؛ القدیم -

*the ancients*: متقدمین؛ قدما؛ عهد قدیم کی متمدن اقوام -

**anciently**, *adv.*: قدیمانه؛ عتیقانه -

**ancientness**, *n.*: قدامت؛ پرانا پن-

**ncient**, *n.*: (متروک) دیکھو ENSIGN -

**ncientry**, *n.*: (۱) قدامت - (۲) پرانی وضع؛ پرانی چال؛ پرانا دستور؛ قدیم طرز -

**ncillary**, .: ماتحت؛ محکوم؛ ضمنی؛ ذیلی -

**ncle**: دیکھو ANKLE -

**ncon**, *n.*: (۱) (فعلیات) کهنی؛ مرفق - (۲) (فن تعمیر) کمانچها؛ دیوار کی کهنی جس پر کارنس کا سهارا هوتا هے -

*A. sheep*: بهیڑ کی ایک قسم جس کا بدن لمبا' پانو چھوٹے اور اگلے پیر ٹیڑھے هوتے هیں؛ کج پا بهیڑ -

**ancy**, *suf.*: (لاحقه) جس سے حالت یا کیفیت کا اظهار هوتا هے-

**nd**, *conj.*: اور؛ و -

خاص استعمالات :-

*and / or*: اس طرح لکھنے کا مطلب یه هوتا هے که اس کے بعد جو الفاظ آئیں وه تردیداً یا عطفاً یا دونوں طرح پڑھے جاسکتے هیں -

*miles a. miles*: میلوں -

*mind a. bring*: یاد کرکے لاو -

*nice a. thin*: نزاکت کے ساتھ باریک -

*stir, a. you are a dead man*: تم هلے اور مارے گئے؛ جنبش کی که مارے گئے -

*there are books a. books*: کتابوں کتابوں میں فرق هوتا هے -

*try a. come*: آنے کی کوشش کرو؛ کوشش کرکے آؤ -

*two a. two*: دو دو کرکے -

**ndante**, *adv.& n.*: (موسیقی) دھیمی تال کے ساتھ - [اٹالوی]

**ndantino**, *adv. & n.*: (موسیقی) تیز تال کے ساتھ؛ ذرا جلدی جلدی؛ چلت کے ساتھ - [اٹالوی]

**ndiron**, *n*: اگن ٹیک؛ سیخ یا سلاخ جس پر آتش دان میں آگ کی روک کے طور پر رکھی جاتی هے -

**ndroecium**, *n.*: (۱) (نباتیات) اعضاے نرینه کا مجموعه یا گچھا؛ نر دان (نر اور دان)

**Androgynous**, *a.*: (۱) نرمادین (نر+ماده) - (۲) (نباتیات) نرمادین؛ جو نر اور ماده دونوں هو -

**androgyny**, *n.*: نر مادگی؛ نر مادی پودا جس کے نر اعضا (stamens) اور بقچه گل (pistils) ایک هی پھول

یا پودے پر هوں -

**-ane**, *suf.*: (۱) لاحقه AN- کی ایک دوسری شکل جو کبھی اس سے مختلف معنے بھی دیتی هے؛ جیسے *humane* اور *germane* میں - (۲) (کیمیا) هائیڈرو کاربن کے مختلف انواع کے نام -ANE, -ENE, -INE, -ONE لگا کر بنائے گئے هیں -

**Anecdotage**, *n.*: (۱) قصه؛ حکایت؛ روایت؛ قصص و حکایات - (۲) (مجازاً) سن خرافت جس میں آدمی بے کار بکواس کرتا هے-

**Anecdote**, *n.*: (۱) قصه؛ روایت؛ حکایت؛ منفرد واقعے کا بیان؛ نقل - (۲) (جمع) ایسی تاریخی تفصیلات جن کی اشاعت کی نوبت نه آئی هو؛ محاضرات -

**anecdotal, anecdotic(al)**, *aa.*: حکایتی؛ حکایت یا محاضرات سے متعلق -

**anecdotist**, *n.*: حکایت نگار؛ محاضره نگار؛ راوی -

**Anele**, *v.t.*: (۱) (متروک) ملنا؛ مالش کرنا؛ رگڑنا - (۲) (کیتھولک عیسائیوں میں) مرنے والے کے سر پر پاک تیل ڈالنا -

**Anemograph**, *n.*: باد نگار؛ باد نویس؛ وه آله جس سے کاغذ پر هوا کی قوت اور رخ درج هوتا رهتا هے -

**anemographic**, *a.*: باد نگاری؛ باد نگارانه -

**Anemometer**, *n.*: باد پیما ' وه آله جس سے هوا کی قوت ناپتے هیں -

**anemometric**, *a.*: باد پیمائی سے متعلق -

**anemometry**, *n.*: (۱) باد پیمائی- (۲) وه آله جس سے کسی باجے میں هوا کا دباو معلوم هوتا رهتا هے -

**Anemone**, *n.*: (۱) پودے کی ایک قسم؛ گل هوا؛ شقایق النعمان -

*Sea A.*: سمندر پھول -

**Anemophilous**, *a.*: هوا زاده؛ وه پھول جن میں زر گل هوا سے اُڑ کر پهنچتا هو -

**Anent**, *prep.*: (متروک) متعلق به؛ درباره؛ بابت -

**-aneous**, *suf.*: (لاحقه) جو صفت کے معنے دیتا هے -

**Aneroid (barometer)**, *a.&n.*: بے مائع بار پیما جس میں هوا کا دباو کسی مائع چیز کی مدد سے نهیں پایا جاتا هے -

**Aneurysm, -ism**, *n.*: تسلیع شریان؛ کسی شریان کا پھیل جانا؛ شریانی پھیلاو (ایک مرض) -

**aneurysmal, -ismal**, *a.*: تسلیعی -

**Anew**, *adv.*: (۱) ازسرنو؛ دوباره؛ مزید؛ بار دگر - (۲) بطریق دیگر؛ دوسرے طریقے سے؛ نئی طرح؛ بطرز دیگر -

**Anfractuosity**, *n.*: (۱) (مجازاً و لغواً) پُرپیچ هونا؛ پیچیدگی - (۲) (جمع میں) پُر پیچ رسته؛ پیچ دار رسته؛ چکر؛ پھیر؛ هیر پھیر -

**Angary**, *n.*: (قانون) جنگی ضرورت یا مجبوری سے متحاربین کا غیر جانبدار دولت کی املاک کا ضبط کرلینا یا فنا کردینا -

**Angel**, *n.*: (۱) فرشته - (۲) قبول صورت یا معصوم شخص؛ فرشته خو؛ حور پیکر - (۳) فرشتهٔ غیبی؛ رجال غیب - (۴) ایک قسم کا قدیم انگریزی سکّه جس کی قیمت ۶ شلنگ ۸ پینس اور ۱۰ شلنگ کے درمیان هوتی هے ' اور جس پر حضرت میکائیل کی تصویر هوتی هے که ایک اژدر کو مار رهے هیں -

*a. of death*: فرشتهٔ موت؛ عزرائیل -

*a.-fish*: ایک قسم کی شارک مچھلی -

**Angelic**, *a.*: (۱) ملکوتی ؛ فرشتوں سے متعلق – (۲) فرشتہ خصال ؛ فرشتہ صفت ؛ فوق العادۃ صفات کا –
*A. Doctor*: " تھامس آکیر ناس-"
**angelical**, *a.*: ملکوتی ؛ فرشتہ صفت –
**angelically**, *adv.*: فرشتے کی طرح –

**Angelica**, *n.*: (۱) ایک خوشبودار پودا جو دواؤں اور کھانوں میں ڈالتے ھیں ؛ انجلیکا – (۲) انجلیکا کی جڑ کا پاگ ( مٹھائی ) –

**Angelolatry**, *n.*: ملائکہ پرستی ؛ فرشتہ پرستی –

**Angelology**, *n.*: مسائل متعلق بہ ملائکہ ؛ علم الملائکہ –

**Angelus**, *n.*: حضرت عیسیٰ کے بعثت کے متعلق ایک دعا جو رومن کتیھلک پادری صبح ، دوپہر اور غروب کے وقت گھنٹی بجا کر پڑھتے ھیں ؛ دعاے بعثت ؛ صلاۃالتبشیر –

**Anger**, *n.*: غصّہ ؛ غضب ؛ برھمی ؛ برافروختگی ؛ ناراضی ؛ خفگی –

**Anger**, *v.t.*: برھم کرنا ؛ غصّہ دلانا ؛ برافروختہ کرنا –

**Angina**, *n.*: سوزش گلو ؛ خناق –
*a. pectoris*: وجع صدر ؛ سوزش سینہ ؛ درد سینہ جو ضعف قلب کی حالت میں زیادہ کام کرنے سے ھوجاتا ھے –

**Angio-**: ( جز ترکیبی ) اصلی معنی صندوق یا ظرف کے ھیں - اب بیج یا عروق و شرائین کے متعلق ' بند ' کے معنوں میں استعمال ھوتا ھے ؛ بند ؛ ملفوف –

**Angle**, *n.*: (۱) جو جگہ دو واصل خطوط یا سطحوں کے بیچ میں ھو – (۲) زاویہ ؛ کونہ ؛ گوشہ –
*a.-iron*: کھنی ؛ لوھے کا زاویہ نما ٹکڑا ( ڈھانچے کو مضبوط کرنے کی غرض سے ) –
*a.-wise*: زاویۃً ؛ زاویہ کے طور پر –
*acute a.*: زاویہ حادّہ –
*obtuse a.*: زاویہ منفرجہ –
*right a.*: زاویہ قائمہ –
(-) **angled**, *a.*: زاویہ دار –

**Angle**, *n.& v.i.*: کانٹے سے مچھلی پکڑنا ؛ کانٹا ڈالنا ؛ بنسی پھینکنا -

**Angle**, *n.*: قدیم جرمن نسل کی ایک شاخ –

**Angler**, *n.*: (۱) کانٹے سے مچھلی پکڑنے والا ؛ بنسی باز - (۲) ایک قسم کی انگریزی مچھلی جو چھوٹی مچھلی کا شکار کرتی ھے ؛ اُس کے سر اور منہ پر ریشے سے ھوتے ھیں اور اُنھیں دیکھ کر چھوٹی مچھلیاں اُس کی طرف آتی ھیں ؛ جالدار مچھلی ؛ شکاری مچھلی –

**Anglican**, *a.&n.*: انگلیکی ؛ کلیساے اِنگلستان کا پیرو یا اُس مذھب سے متعلق –

**Anglicanism**, *n.*: عقائد انگلیکی ؛ انگلیکیت –

*Anglice*, *adv.*: انگریزی میں ؛ انگریزی طریق سے –

**Anglicism**, *n.*: انگریزی محاورہ؛ انگریزیت (خاص کر سیاسی اصول میں)-

**Anglicize**, *v.t.*: شکل یا خصوصیت کے اعتبار سے انگریزی بنانا –

**Anglo–** *n.*: ( جز ترکیبی ) بمعنی انگلستان کا ، اِنگلستانی ، انگریزی -

**Anglomania**, *n.*: انگریزی عادات کا حد سے زیادہ فریفتہ ھونا ؛ انگریزپرستی ؛ انگریزیت کا خبط –

**Anglophobia**, *n.*: انگریز سے بےحد نفرت ؛ انگریز بیزاری ؛ انگریزوں سے دشمنی –

**Anglo–Saxon**, *n. & a.*: (۱) انگلوسکسونی ( سکسونیا کے باشندوں ...ں سے وہ لوگ جو اِنگلستان میں آبسے اور انگلستان کی قدیم ...وں سے مل گئے )-اِس اختلاط سے پہلے کے سکسونی قدیم سکسونی ...تے ھیں – (۲) قدیم انگریزی ( لوگ یا زبان ) جو نارمنی ...حات سے قبل تھے – (۳) انگریزی الاصل –

**Anglo–Saxondom**, *n.*: ...وسکسو نسل یا ملک –

**Anglo–Saxonism**, *n.*: ...وسکسونیت ؛ انگلوسکسونی قوم کے دعوے ...حمایت ؛ اُن کی نسلی فوقیت کے حق بجانب ھونے کا یقین –

**Angola, Angora**, *n.*: ( قدیم " انقرۃ " ) ...را کپڑا جو انگورے ...بکریوں کی اون سے بنتا ھے –
*A. cat*: ...ے بالوں والی بلی ؛ انگورا بلی ؛ ولایتی بلی –

**Angostura, Angus-**, *a.&n.*: ...قسم کی چھال جو بطور ...ع بخار اور مقوی کے استعمال ھوتی ھے ( اِنگوسترا ایک ...کا نام ھے جہاں یہ چھال پائی جاتی ھے ) –

**Angry**, *a.*: ...میں ؛ غضبناک ؛ خفا ؛ ناراض ؛ پُرغیظ ؛ برھم ؛ ...وختہ ؛ غضب آلود–

**Angrily**, *adv.*: ...ر ؛ غصّے سے ؛ برھمی کے ساتھ –

**Anguine**, *a.*: ...پ کی طرح ؛ سانپ کے مانند ؛ سانپ سا –

**Anguish**, *n.*: ...ت جسمانی یا دماغی تکلیف ؛ کرب –

**Angular**, *a.*: زاویہ دار - (۲) کونے دار ؛ گوشہ دار -(۳) زاویے ...اندر ' پر ' میں ( ایک دوسرے کے ساتھ زاویہ بناتے ھوے )- ...زاویہ سے ناپا ھوا - (۵) پتلا ؛ دبلا ؛ جس میں گداز پن ...ھو - (۶) درشت ؛ اکھڑ ؛ جس میں لوچ نہ ھو –
**angularity**, *n.*: ...دار ؛ دبلا پن ؛ درشتی ؛ سنک –
**angularly**, *adv.*: ...دار ھونے سے ؛ درشتی سے وغیرہ –

**Angulate**, *a.*: ...یا کونوں سے بنا ھوا –

**Angulate**, *v.t.*: ...دار کرنا یا بنانا–

**Angulation**, *n.*: ...دار کرنا یا بنانا –

**Angusti-**: ...ترکیبی) بمعنی تنگ –
*Angustifoliate*: ...: تنگ پتیا –
*Angustirostrate*: ...منقارہ –

**Anhydrous**, *a.*: ...) بے پانی کا ؛ بے آب –

**Anigh**, *adv. & prep.*: ...؛ پاس ؛ قریب –

**Anil**, *n.*: ...پودا اور رنگ ) –

**Anile**, *a.*: ...ھیا جیسا ؛ پیرآسا ؛ عجوزہ صفت - (۲) ...طرح ؛ کورا ؛ مریل –

**Aniline**, *n.*: ...؛ نیلی ؛ ایک کیمیاوی اساسی عنصر جس سے کئی ...بناتے ھیں - پہلے یہ نیل سے حاصل کیا جاتا تھا ؛ آج کل ...سے بناتے ھیں –

**Anility**, *n.*: ...خرافت ؛ فرتوت پن ؛ سٹھیاپا ؛ سترابہترا پن –

**Animadversion**, *n.*: ...انتقاد ؛ تنقید ؛ نکتہ چینی - (۲) ...؛ جرح و قدح ؛ سرزنش ؛ ملامت –

**Animadvert**, *v.i.*: ...عمل ؛ قصور ؛ وغیرہ پر ) اعتراض کرنا ؛ ...کرنا ؛ سرزنش کرنا –

**Animal**, *n. & a.*: ...جاندار ؛ ذی حیات - (۲) جانور ؛ ... - (۳) چوپایا - (۴) (مجازاً) جانور ( وہ انسان جو درندوں ...ھو ) - (۵) (*Adj.*) وظائف حیوانی سے متعلق ؛ حیوانی - ...حیوانی ( نباتی کے مقابلے میں ) - (۷) بہیمی ؛ ...؛ شہوانی –

*a. magnetism* : حیوانی مقناطیسیت ؛ حیوانی کہربائیت ( مسمریزم ) –

*a. spirits* : خوشدلی ؛ فطری چھل ؛ کُلیل –

**animally**, *adv.* : حیوانیت سے ؛ جسمانی حیثیت سے –

**Animalcule**, *n.* : چھوٹے کیڑے ؛ خوردبینی حیوان ؛ حوین –

**Animalculism**, *n.* : حوینیت ؛ عضویاتی مظاہرات کو خرد بینی کیڑوں کا نتیجہ قرار دینا –

**Animalism**, *n.* : (۱) حیوانی حرکت- (۲) شہوت پرستی؛ بہیمیت- ( ۳ ) نظریۂ حیوانیت انسان یعنی یہ عقیدہ کہ انسان حیوان محض ھے –

**Animality**, *n.* : (۱) فطرت یا نظام حیوانی - (۲) ایسی فطرت جو محض حیوانی ھو ؛ حیوانیت محض- (۳) دنیاے حیوانات-

**Animalize**, *v.t.* : (۱) حیوانی بنانا ؛ حیوانی مادّے میں تبدیل کرنا ؛ حیوانی جذبات کی طرف مائل کرنا –

**Animate**, *a.* : (۱) جان دار ؛ ذی حیات؛ زندہ - (۲) چست؛ مستعد ؛ جان دار، ( مجازاً ) پُر جوش –

**Animate**, *v.t.* : (۱) جلانا ؛ جان ڈالنا؛ احیاء- (۲) جان ڈال دینا ؛ روح پھونک دینا- (۳) ھمت بندھانا ؛ ڈھارس دینا - (۴) شہ دینا؛ جوش دلانا ؛ اُکسانا ؛ اُبھارنا –

*a animated discussion* : پُرزور مباحثہ؛ گرم بحث یامناظرہ-

**animatedly**, *adv.* : جوش سے؛ گرما گرمی سے –

**animation**, *n* : جوش ؛ تحریک ؛ گرما گرمی –

**animator**, *n.* : محرک ؛ اُبھارنے والا؛ جان ڈالنے والا–

**Anime**, : (۱) انمی ؛ ایک قسم کی رال یا گوند جو مغربی جزائر ھند میں پایا جاتا ھے ، اور وارنش کے کام آتا ھے – (۲) دوسری قسم کی لاکھیں اور گوند –

**Animism**, *n.* : (۱) یہ عقیدہ کہ حیوانی مظاہر ایک غیر مادّی روح کے پیدا کئے ہوئے ہیں- (۲) روحیت مظاہر ، یعنی مظاہر قدرت اور سنگ و شجر، وغیرہ کا قائل ہونا؛ مظاہر پرستی - (۳) بے جان چیزوں میں بھی روح ہونے کا اعتقاد –

**animist**, *n.* : مظاہر پرست؛ بھوت پریت کا پوجنے والا؛ بے جان چیزوں کو ذی روح جان کر اُنھیں پوجنے والا -

**animistic**, *a.* : مظاہر پرستانہ –

**Animosity**, *n.* : دشمنی؛ بیر ؛ عداوت ؛ خصومت ؛ عناد –

**Animus**, *n.* : (۱) روح رواں؛ جان- (۲) خصومت؛ دشمنی؛ عداوت-

**Anise**, *n.* : سونف؛ انیسون ؛ بادیان –

**Aniseed**, *n.* : تخم انیسون؛ تخم بادیان، جو بطور دافع ریاح کے استعمال ھوتا ھے –

**Anisette**, *n.* : شراب جس میں تخم انیسون خوشبو کے لیے ملاے گئے ھوں ؛ سونف کی شراب ؛ شراب بادیان ؛ انیسونی شراب-

**Aniso-** : (جز ترکیبی) انمل؛ بے جوڑ ؛ مختلف؛ جیسے :

*anisomerous*: غیر متناسب-

*anisosthenic*: زور یا توت میں نابرابر؛غیرمساوی -

**Anker**, *n.* : شراب اور عرقیات کا پیمانہ ( ولندیز ، شمالی جرمنیا ، ڈنمارک ، سویڈن ، روس اور پہلے انگلستان میں بھی استعمال ھوتا تھا ) ؛ پیپا جس میں اینکر بھر شراب سماتی ھو –

**Ankle, Ancle**, *n.* : (۱) ٹخنا ؛ کعب - (۲) ٹخنے اور پنڈلی کے بیچ کا حصّہ –

**Anklet**, *n.* : پائل ؛ پازیب –

**Anna**, *n.* : آنا ( روپئے کا سولھواں حصّہ ) –

**Annalist**, *n.* : وقائع نگار ؛ اخبار نگار -

**annalistic**, *a.* : وقائع نگاری سے متعلق –

**Annals**, *n. pl.* : جمع (۱) واقعات سال وار ترتیب کے ساتھ؛ وقائع؛ اخبار - (۲) تاریخی اسناد اور تحریرات –

**Annates**, *n.pl.* : (جمع) (رومن کتھولک) مذھبی حلقے یا اوقات کی پہلے سال کی آمدنی جو پاپاے اعظم کو دی جاتی ھے ؛ پہلا سالیانہ؛ پہلا نذرانہ –

**Anneal**, *v.t.* : تانا؛ تاو دینا ؛ شیشے، دھات یا مٹی کے برتنوں کو دھیمی دھیمی آنچ دینا –

**Annectent**, *a.* : جوڑنے والا؛ واصل ؛ ملاؤ -

*a. link.* : ملانے والی کڑی ؛ حلقۂ واصلہ –

**Annelida**, *n.pl.* : (جمع) (حیوانیات) سرخ خون رکھنے والے کیڑوں کا خاندان ؛ حلقہ دار کیڑے ؛ کنڈل کیڑے–

**annelid**, *n.* : کنڈل کیڑا ؛ حلقہ دار کیڑا –

**annelidan**, *a.* : کنڈل کیڑے ( حلقہ دار کیڑے) کے متعلق –

**Annex**, *v.t.* : (۱) ملحق کرنا؛ ملانا ؛ شامل کرنا ( بطور ایک ضمنی خبر کے )- (۲) نتھی کرنا ؛ شریک کرنا ؛ شامل کرنا ؛ جوڑنا؛ لگانا (کتاب وغیرہ کے ساتھ ) - (۳) قبضہ کرنا؛ قابض ھونا؛ متصرف ھونا؛ اِلحاق کرنا ( ملک وغیرہ کا ) - (۴) جوڑنا ؛ لگانا ؛ داخل کرنا ؛ بڑھانا (کسی وصف ، ضمیمے یا نتیجے کو ) –

**annexable**, *a.* : قابل اِلحاق ؛ اِلحاق پذیر ؛ شمول پذیر –

**annexation**, *n.* : تضمین ؛ انسلاک ؛ اِلحاق ؛ شمول ؛ اضافہ ؛ شرکت –

**Annex(e)**, *n.* : (۱) مشمولہ؛ منسلکہ ( جمع : مشمولات، منسلکات)؛ ذیل ؛ ضمیمہ - (۲) ذیلی مکان ؛ مکان جو دوسرے مکان سے متعلق ھو –

**Annihilate**, *v.t.* : نیست و نابود کرنا ؛ مٹانا ؛ خاک میں ملانا ؛ ناپید کرنا ؛ کالعدم کرنا –

**annihilator** : نیست و نابود کرنے والا؛ برباد کن؛ فنا کن -

**Annihilation**, *n.* : (۱) ستیاناس؛ بربادی ؛ کامل تباھی؛ فنا - (۲) (دینیات) جسم اور روح دونوں کی ھلاکت؛ ابدی ھلاکت؛ نیست -

**annihilationism**, *n.* : یہ عقیدہ کہ بعض کبیرہ گناھوں کا نتیجہ ابدی ھلاکت ھے –

**annihilationist**, *n.* : ابدی ھلاکت کے عقیدے کا ماننے والا –

**Anniversary**, *n.* : (۱) سالگرہ؛ وہ دن جو برس کے برس آوے- سالانہ رسم - (۲) جشن سالگرہ ؛ سالانہ عید –

*anno aetatis suae*, *phr.* : (لاطینی فقرہ) اُس کی عمر کے فلاں سال میں –

*Anno Domini*, *phr.* : سال مسیحی میں ؛ حضرت مسیح کی ولادت ( کے بعد ) ؛ سنہ عیسوی میں –

**Annotate**, *v.t.& i.* : شرح کرنا یا لکھنا؛ حاشیہ چڑھانا یا لکھنا-

**annotation**, *n.* : تحشیہ ؛ شرح –

**annotator**, *n.* : شرح کرنے والا ؛ شارح ؛ حاشیہ نگار –

**Announce**, *v.t.* : ( ۱ ) اعلان کرنا؛ مشہور کرنا ؛ منادی کرنا ؛ اِطلاع کرنا- (۲) خبر دینا؛ کسی کے پہنچنے کی اِطلاع یا بشارت دینا- (۳) محسوس کرانا ؛ سمجھانا ؛ مطلع کرنا (حواس اور ذہن

کو بغیر الفاظ کی وساطت کے ) -

**announcement,** *n.*: اِطلاع ؛ اعلان ؛ خبر ؛ اشتہار -

**Annoy,** *n.*: ( متروک؛ شاعری ) ( ANNOYANCE کے معنوں میں )

**Annoy,** *v.t.*: (۱) برهم کرنا ؛ کسی کی جهنجلاهٹ کا باعث هونا ؛ بدمزہ کرنا ؛ ناگواری پیدا کرنا - (۲) ستانا ؛ چهیڑنا ؛ ایذا دینا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا -

**Annoyance,** *n.*: (۱) ایذا ؛ تکلیف - (۲) پریشانی ؛ جهنجهلاهٹ؛ بد مزگی - (۳) ناگواری ؛ تنفر ؛ بیزاری -

**Annual,** *a. & n.*: (۱) سالانہ ؛ بحساب سال- (۲) هر برس هونے والا ؛ برس کے برس هونے والا - (۳) اِ کسالا ؛ اِکبرسی ؛ ایک سال تک باقی رهنے والا - (۴) (پودا) وہ جو ایک سال تک رهے ؛ اِکسالا - (۵) (کتاب وغیرہ ) سالنامہ ؛ سالانہ؛ جو هر برس ایک بار شایع هو -

**Annually,** *adv.*: سالانہ ؛ سال بہ سال ؛ بحساب سال ؛ هرسال -

**Annuitant,** *n.*: سالانہ وظیفہ خوار ؛ برسوری پانے والا -

**Annuity,** *n.*: (۱) سالیانہ ( سالانہ عطیہ ، وظیفہ یا معاش ) ؛ برسوری - (۲) سالانہ نقد رقم ( جو اصل لگانے والے کو هر برس ملے ) -

*deferred a.*: ملتوی سالیانہ ( جو مقررہ مدت یا واقعے کے بعد ملے ) -

*immediate a.*: غیر ملتوی سالیانہ ( رقم لگانے کےبعد جو پہلا وقفہ هو اُسی کے بعد سے ملنے لگے ) -

*life a.*: حین حیاتی سالیانہ -

*perpetual a.*: دوامی سالیانہ ( جو اصل لگانے والے کی موت سے ایک مدت معینہ کے بعد اصل ادا هونے پر بند هوجاے )-

*reversionary a.*: مشروط سالیانہ -

*terminable a.*: میعادی سالیانہ -

**Annul,** *v.t.*: (۱) مٹا دینا ؛ معدوم کرنا - (۲) منسوخ کرنا ؛ اُٹها دینا - (۳) رد کرنا ؛ قلمزد کرنا ؛ ناجائز یا کالعدم کرنا -

**annulment,** *n.*: منسوخی ؛ تنسیخ -

**Annular,** *a.*: حلقہ نما ؛ حلقہ صفت ؛ حلقے کی طرح ؛ چهلے کاسا -

*a. eclipse* of sun: کسوف چنبری ؛ کسوف حلقی -

*a. ligament*: رباط چنبری ؛ رباط حلقی ؛ وہ حلقہ دار پٹهے جو کلائی اور ٹخنے کے جوڑ پر هوتے هیں -

*a. space*: فضاے چنبری ؛ خلاے اسطوانی ؛ مکانیت حلقی ؛ وہ مکانیت جو اسطوانے کی بیرونی اور اندرونی سطح کے درمیان پائی جاتی هے -

**annularly,** *adv.*: حلقے کی طرح سے -

**Annulate(d),** *a.*: (۱) حلقہ دار ؛ حلقی ؛ چهلے دار ؛ جس میں چهلے هوں یا چهلوں کی طرح نشان هوں ؛ چوڑی دار- (۲) حلقوں سے بنایا هوا -

**annulation,** *n.*: حلقہ دار بنانا؛ حلقے ڈالنا؛ چوڑیاں ڈالنا -

**Annulet,** *n.*: (۱) حلقیزہ ؛ چهلا ؛ چهوٹا حلقہ - (۲) (عمارت) حلقہ ستون ؛ ستون کا حلقہ یا کڑا جو اِس کے چاروں طرف هو ؛ کهم کی چوڑی -

**Annuloid,** *a.*: حلقہ نما ؛ حلقہ صفت ؛ حلقہ کی طرح ؛ چوڑیالا -

**annulose,** *a.*: چهلے دار ؛ چوڑی دار ؛ چوڑیالا -

**Annunciate,** *v.t.*: (۱) اعلان کرنا ؛ مشهور کرنا ؛ منادی کرنا - (۲) خبر کرنا ؛ مطلع کرنا ؛ بتانا ؛ جتانا ؛ کسی کے آنے کی خبر دینا -

**Annunciation,** *n.*: (۱) اِطلاع ؛ اعلان ؛ خبر ؛ اِشتهار - (۲) تبشیر ؛ بشارت ( خوش خبری جو حضرت جبرئیل نے حضرت مریم کو حضرت عیسیٰ کے تجسد کے متعلق دی تهی ) - (۳) عیدالبشارۃ ؛ جشن بشارت مسیح ( ۲۵ مارچ ) -

**Annunciator,** *n.*: (۱) معلن ؛ مشتهر ؛ اِطلاع دینے والا ؛ مخبر ؛ بشیر ؛ مبشر - (۲) مقام نما ؛ وہ سوئی جس سے یہ معلوم هوتا هے کہ گهنٹی یا ٹیلیفون کس طرف سے آیا هے ؛ اشاریہ -

**Anode,** *n.*: ( برقیات ) مثبت قطب -

**Anodyne,** *a. & n.*: (۱) ( دوا ) جو سکون دے یا درد کو کم کرے ؛ مسکن ؛ مخدر - (۲) مسکن ؛ هر وہ چیز جو دماغ کو سکون دے ؛ سکون آور ؛ مفرح -

**Anoint,** *v. t.*: (۱) چپڑنا ؛ مالش کرنا ؛ مسح کرنا مرهم ، تیل وغیرہ کا ( خاص کر مذهبی رسوم جیسے تاج پوشی ، بپتسمے ، وغیرہ میں ) - (۲) نم کرنا ؛ بهگونا ؛ ملنا -

*the Lord's Anointed*: (۱) مسیح علیہ السلم - (۲) بادشاہ بحقوق ظل الٰهی -

**Anomalistic,** *a.*: بے قاعدہ ؛ خلاف قیاس؛ شاذ ؛ عجیب -

*a. month*: اوجی ماہ شمسی ؛ وہ مدت جو چاند کو ایک حضیض قمر سے دوسرے حضیض تک جانے میں لگتی هے -

*a. year*: ( فلکیات ) اوجی سال شمسی ؛ وہ مدت جو زمین کو ایک نقطۃ الراس تک جانے میں لگتی هے -

**Anomalous,** *a.*: (۱) بے قاعدہ ؛ بے ترتیب - (۲) غیر معمولی - (۳) غیر طبعی ؛ خلاف معمول ؛ خلاف عادت -

**anomalously,** *adv.*: بے ترتیب طور پر ؛ بے قاعدگی کے ساتھ -

**anomalousness,** *n.*: بے قاعدگی ؛ بے ترتیبی ؛ غیرطبعی یا غیر معمولی هونے کی حالت -

**Anomaly,** *n.*: (۱) بے ربطی؛ عدم یکسانی ( حرکت وغیرہ کی )- (۲) بے قاعدگی ؛ بے ترتیبی ؛ بے ضابطگی - (۳) (فلکیات) خروج مرکز ؛ وہ بعد جو کسی سیارے یا توابع کا اِن کے پچهلے نقطۃ الراس یا حضیض قمر سے هوتا هے -

**Anomo-**: (جز ترکیبی) بے ضابطہ ؛ بے ربط ؛ انمیل ؛ خلاف معمول ؛ جیسے :

*anomocarpous*: جس کے پهل خلاف معمول هوں :

*anomophyllous*: انمل پتیا جس کے پتے بے ترتیب اور انمیل هوں -

**Anon,** *adv.*: (۱) ابهی ابهی فوراً ؛ جلدی ؛ چٹکی بجاتے ؛ عن قریب - (۲) ( تقابل کے وقت ) پهر ؛ دوبارہ -

*ever and a.*: ٹهیر ٹهیر کے ؛ رہ رہ کے ؛ کبهی کبهی ؛ گاهے گاهے -

**Anonaceous,** *a.*: اننّاسی ؛ انناس سے متعلق -

**Anonym,** *n.*: (۱) بے نام آدمی ؛ گمنام ؛ مجهول الاسم - (۲) فرضی نام -

**Anonymity,** *n.*: مجهول الاسم هونا -

**Anonymous,** *a.*: (۱) گمنام ؛ جس کا نام معلوم نہ هو ؛ مجهول الاسم - (۲) گمنام ( تحریر وغیرہ جس کے مصنف کا نام

معلوم نہ ہو ) -

**anonymously**, *adv.*: نام چھپا کے ؛ گمنام طور پر -

**anonymousness**, *n.*: گمنام یا مجہول الاسم ہونا -

**Anopheles**, *n.*: (جمع) مچھروں (خصوصاً ملیریا کے مچھروں) کی بعض قسمیں -

**Anorexy**, *n.*: بھوک نہ لگنا ؛ عدم اِشتہا -

**Anosmia**, *n.*: قوت شامہ جاتی رہنا ؛ فقدان شامہ -

**Another**, *pron.* & *a.*: (۱) دوسرا ؛ ایک اور ؛ مزید ؛ دیگر - (۲) دوسرا ؛ ( کسی کا ) نمونہ ؛ جواب یا ثانی ؛ مثیل ؛ مماثل ؛ فلاں کا سا (۳) دوسرا ؛ مختلف ؛ کوئی اور -

*such a.*: ایسا ھی دوسرا ؛ ایسا ھی ایک اور -

**Anourous**, *a.*: بے دُم ؛ جس کی دُم نہ ہو -

**Anserine**, *a.*: (۱) قاز یا زاغ ہنس کی قسم کا ؛ - (۲) احمق ؛ بیوقوف ؛ سادہ لوح -

**Answer**, *n.*: (۱) جواب - (۲) مدافعت ؛ بچاؤ ؛ بریت - (۳) حل ؛ جواب - (۴) بدلا ؛ معاوضہ -

**Answer**, *v.t.* & *i.*: (۱) جواب دینا -

*a. the door*: دستک کا جواب دینا -

*a. to the name of X*: جس کا نام فلاں ھے ؛ جو فلاں نام رکھتا ھے -

(۲) جواب دینا ( کسی الزام کا ) - (۳) ذمہ دار ہونا ؛ جواب دہ ہونا - (۴) مطابق ہونا ؛ موافق ہونا -

*a. my hopes*: اُمیدوں کے مطابق ہونا -

*a. your description*: تمھارے بیان کے مطابق ہونا -

*– a. my purpose*: (۵) پورا اُترنا ؛ حسب منشا ہونا جیسے

(۶) موزوں ہونا ؛ پورا اُترنا ؛ کام دینا ؛ چلنا جیسے *– will not a.*:

**Answerable**, *a.*: (۱) جواب دہ ؛ ذمہ دار - (۲) (متروک) مطابق ؛ موافق ؛ جوڑ کا ؛ جواب کا -

**Ant**, *n.*: چیونٹی -

*a.-catcher, a.-thrush*: مور خور ؛ مورخوار ( پرندہ ) ؛ چیونٹی خور -

*a.-eaters*: مور خور جانور ( جو چیونٹیاں کھاتے ھیں ) -

*a.-eggs*: چیونٹی کے انڈے ؛ چیونٹی کے بچوں کی ابتدائی حالت ؛ پھل روپ -

*a.-fly*: پردار چیونٹی جسے مچھلی کے شکار کے کانٹے میں لگاتے ھیں -

*a. - hill*: دمکوڑا ؛ چیونٹی یا دیمک کے گھروں کے اوپر مٹی کا مخروطی شکل کا ڈھیر ؛ جوثومہ -

*White A.*: دیمک -

**Ant -**: دیکھو ANTI -

**- ant**, *suf.*: (لاحقہ) اِسم فاعل کے لیے -

**Antacid**, *a.* & *n.*: ترشہ شکن ؛ کھٹائی کا توڑ ؛ کھٹائی کا مصلح ( خاص کر معدے میں ) -

**Antagonism**, *n.*: (۱) مخالفت ؛ مقابلہ ؛ مقاومت ؛ بیر ؛ دشمنی ؛ لاگ - (۲) مخالف اصول ؛ ضد -

**Antagonist**, *n.*: (۱) مخالف ؛ مقابل ؛ حریف ؛ خصم - (۲) ( فعلیات ) تردید عضلات ؛ وہ پٹھا جو کسی پٹھے کے عمل کا جواب ہو -

**antagonistic**, *a.*: – حریفانہ ؛ معاندانہ ؛ مخالفانہ ؛ مقاومانہ

**antagonistically**, *adv.*: مخالفانہ ، حریفانہ ، معاندانہ طور پر -

**Antagonize**, *v.t.*: (۱) مخالفت کرنا ؛ رد کرنا ؛ مقابلہ کرنا - (۲) توڑ کرنا ؛ مصلح ہونا ؛ تعدیل کرنا ؛ سمونا - (۳) مخالف بنانا ؛ لڑانا ؛ لڑوانا ؛ بیر ڈالنا ؛ ایک کو دوسرے کے مقابل کھڑا کر دینا -

**Antalkali**, *n.*: مصلح القلی ؛ القلی کا اثر توڑنے والی چیز -

**antalkaline**, *a.*: معدل قلی ؛ قلی توڑ ؛ قلی شکن -

**Antaphrodisiac**, *a.* & *n.*: قاطع باہ ؛ شہوانی خواھش کا روکنے والا -

**Antarctic**, *a.*: جنوبی ؛ قطب جنوبی کا -

*A. Circle*: قطب جنوبی کا خط یا دائرہ -

*A. Pole*: قطب جنوبی ( زمین یا آسمان کا ) -

**Ante -**, *pref.*: ( سابقہ ) بمعنی پیش ؛ آگے کا ؛ قبل -

**Antecedence**, *n.*: (۱) تقدم ؛ سبقت ؛ اولیت ( زمانے یا رشتۂ علت و معلول کے لحاظ سے ) - (۲) (فلکیات) علی خلاف توالی حرکت ؛ حرکت بہ ترتیب عکس ؛ بالعکس ترتیب سے

**Antecedent**, *a.* & *n.*: (۱) مقدم ؛ سابق -

*a. to*: پہلے ؛ پیشتر ؛ سابق ؛ (کے) قبل -

(۲) قیاسی ؛ خیالی ؛ احتمالی - (۳) شے ماقبل ؛ واقعہ ماقبل - (۴) ( منطق ) مقدمہ ؛ کسی قضیہ شرطیہ کا وہ حصہ جس پر دوسرا حصہ منحصر ھے - (۵) ( نحو ) اِسم یا جملہ موصولہ جس کی طرف بعد کی ضمیر یا متعلق فعل رجوع کرے ؛ مرجع - (۶) ( ریاضیات ) کسی تناسب کی پہلی مقدار - (۷) ( خاص کر اشخاص کے ) گذشتہ حالات -

**antecedently**, *adv.*: سابقاً ؛ قیاساً ؛ کسی قیاس کے مقدمے کی حیثیت سے -

**Antechamber**, *n.*: پیش کمرا ؛ پیش دالان ؛ ڈیوڑھی -

**Antechapel**, *n.*: گرجے کی مغربی جانب کا بیرونی حصہ -

**Antedate**, *n.*: – اصلی تاریخ سے پہلے کی تاریخ ( خاص کر کتابت میں ) -

**Antedate**, *v.t.*: (۱) اصلی تاریخ سے پہلے کی تاریخ ڈالنا ؛ پہلے سے اندراج کرنا ( کسی دستاویز یا واقعے کے متعلق ) - (۲) زماناً پہلے آنا - (۳) پہلے ھی سے سمجھ بیٹھنا ؛ قبل از قبل توقع کرنا -

**Antediluvian**, *a.* & *n.*: (۱) ماقبل نوح ؛ طوفان نوح سے پہلے کے زمانے کا یا اُس سے متعلق - (۲) پرانی چال کا ( شخص ) ؛ دقیانوسی ؛ باوا آدم کے زمانے کا ؛ پرانا ؛ بوڑھا ؛ پھوس ؛ کہن سال -

**Antelope**, *n.*: میرگ ؛ ہرن کی ایک قسم -

*ante meridiem*, *phr.*: رات کے بارہ بجے سے لے کر دن کے بارہ بجے تک کا وقت ؛ قبل ظہر ؛ نصف النہار ؛ قبل زوال - ( مخفف : *a. m.* )

**Antemundane**, *a.*: قبل آفرینش ؛ قبل تخلیق عالم ؛ جو کائنات کے پیدا ہونے سے پہلے موجود یا واقع ہوا ہو -

**Antenatal**, *a.*: پیدائش سے پہلے ؛ پیش پیدائش -

**Antenna**, *n.* (pl. *-æ*): (۱) موچھ ؛ قرن ؛ وہ حساس آلے جو کیڑوں اور قشریوں کے سروں پر پائے جاتے ھیں ، اور جن سے وہ ٹٹولتے ھیں ؛ محاس - (۲) ( نباتیات ) محاس

**antennal, antennary**, *aa.*: قرنی ؛ محاسی ؛ قرن یا

محاس سے متعلق –

**antenniferous**, *a.* : محاس دار ؛ قرن دار –

**antenniform**, *a.* : محاس نما ؛ قرن پیکر –

**Antependium**, *n.* : جلباب ؛ قربان گاہ کا پردہ –

**Antepenult, Antepenultimate**, *aa.* & *nn.* : قبل آخرین ؛ آخری دو سے پہلے کا ؛ لفظ کے پچھلے دو ٹکڑوں سے پہلے کا ٹکڑا –

**Anteprandial**, *a.* : قبل طعام ؛ کھانے سے پہلے کا –

**Anterior**, *a.* : (۱) زیادہ آگے کو ؛ اگلا ؛ سامنے کا – (۲) پہلے ؛ قبل ؛ آئے –

**anteriority**, *n.* : تقدم ؛ سبقت –

**anteriorly**, *adv.* : اولاً ؛ قبلاً –

**Ante-room**, *n.* : پیش کمرا ؛ پیش دالان ؛ وہ کمرا جو دوسرے کمرے میں کھلتا ہو –

**Anth-**, *pref.* : (سابقہ) -ANTI کا ہم معنی – دیکھو -ANTI-

**Anthelion**, *n.* : ہالہ ؛ روشن حلقہ؛ کہرے یا بادل کے ایسے ٹکڑے جو سورج کے مقابل ہوں –

**Anthelmintic**, *a.* & *n.* : (دوا) کیڑے مار ؛ پیٹ کے کیڑوں کو نکالنے والی ؛ کیچوے مار ؛ کرم کش –

**Anthem**, *n.* : (۱) ترانہ ؛ جو سوال جواب کے طور پر باری باری گایا جائے ؛ بھجن – (۲) نثر کا حصہ (خصوصاً مقدس کتابوں میں سے) جو گا کے پڑھا جائے ؛ حمد ؛ مناجات ؛ تہنیت یا خوشی کا ترانہ –

**Anther**, *n.* : (نباتیات) زیرہ گل ؛ زربر یا حامل زر ؛ stamen یعنے زر ریشے کا وہ حصہ جس میں زیرہ ہو –

*a. -dust* : زیرے کی دھول ؛ زر گل کی خاک –

*a. -valve* : زیرے کا پردہ جس سے نکل کر پھول کا زیرہ بکھرتا ھے –

**antheral**, *a.* : زیرہی ؛ زر گل سے متعلق –

**antheriferous**, *a.* : زیرہ دار –

**antheroid**, *a.* : زیرہ نما -

**Anthology**, *n.* : (۱) بیاض اشعار ؛ کلام منتخب ؛ مجمع الاشعار؛ نظموں یا ضرب الامثال کا منتخب مجموعہ ؛ گلدستہ ؛ سفینہ – (۱) ادبی کشکول ؛ بیاض –

**anthologist**, *n.* : کشکول ، منتخب وغیرہ کا مولف –

**Anthony**, *n.* : سینٹ انتھونی ؛ عیسائی عقیدے کی رو سے سور کے چرواھوں کا سرپرست ، ولی یا پیر –

*A.* : ایک ھی جھول کا سب سے چھوٹا سور –

*(St.) A.'s fire* : سرخ بادہ –

**Anthracite**, *n.* : جھوٹا کوئلا ؛ کوئلا جس میں پتھر کا جز زیادہ ھوتا ھے –

**anthracitic**, *a.* : جھوٹے کوئلے کا سا –

**anthracitous**, *a.* : جس میں جھوٹے کوئلا کی آمیزش ھو –

**Anthrax**, *n.* : (۱) پھوڑا ؛ دنبل – (۲) بھیڑ تپ ؛ بھیڑوں یا مویشیوں کا طحالی بخار – (۳) پھنسی جو بھیڑ تپ سے انسان میں پیدا ھو جاوے –

**Anthropo-** : (جز ترکیبی) اِنسانی ؛ بشری ؛ اِنسان سے متعلق –

*anthropocentric* : بشر مرکزی ؛ متعلق انسان بحیثیت مرکز کائنات –

*anthropogeny* : علم آفرینش انسان ؛ آدم برورزیلت –

*anthropography* : اِنسانوں کی جغرافی تقسیم کا علم ؛ جغ نسلیات (جغرافیہ اور نسلیات) –

*anthropolite, anthropolith* : متحجر انسان –

*anthropometry* : بشر پیمائی (آدمی کے بدن کو ناپنا) –

*anthropophagous* : آدم خور –

*anthropophagy* : آدم خوری –

**Anthropoid**, *a.* & *n.* : آدم نما ؛ اِنسان جیسا –

**Anthropology**, *n.* : (۱) بشریات ؛ اِنسانیات ؛ علم الانسان – (۲) انسانیات یعنی اِنسانوں کا فعلیاتی اور نفسیاتی علم - (۳) اِنسانیات یعنے علم الانسان من حیث الحیوان –

**anthropological**, *a.* : اِنسانیات سے متعلق ؛ اِنسانیاتی –

**anthropologically**, *adv.* : اِنسانیات کی رو سے –

**anthropologist**, *n.* : اِنسانیات داں ؛ عالم اِنسانیات –

**Anthropomorphic**, *a.* : تشبیہی ؛ تشبیہی مذھب کی ماھیت کا –

**Anthropomorphize**, *v. t.* : تشبیہہ ، تجسیم کرنا ؛ اِنسانی شخصیت یا شکل سے متصف کرنا (خدا وغیرہ کو) –

**anthropomorphism**, *n.* : مذھب تشبیہہ –

**anthropomorphist**, *n.* : مشبہ ؛ تشبیہی ؛ مذھب تشبیہہ کا پیرو یا ماھر –

**Anthropomorphous**, *a.* : انسان پیکر ؛ آدم پیکر –

**Anti-**, *pref.* : (سابقہ) (۱) برخلاف ؛ مخالف ؛ مقابل ؛ حریف - (۲) مقابل ؛ توڑ ؛ جواب ؛ ضد - (اُردو میں اِس کی جگہ شکن ، توڑ ، مار ، خلاف کے لاحقے اِستعمال ھوسکتے ھیں)-

*a. -aircraft (gun)* : طیارہ شکن (بندوق) –

*a. -body* : خون کے وہ اجزا جو بعض دوسرے اجزا کی مضرت دفع کرتے ھیں –

*a. -climax* : حضیض (اوج کا ضد) ؛ پاتال؛ پتال (مجازاً) –

**Antiar**, *n.* : (۱) جزیرہ جاوا کا اُپاس (درخت) - (۲) زھر اُپاس ، جو اُس درخت سے نکلتا ھے –

**Antibilious**, *a.* : قاطع صفرا ؛ صفرا شکن –

**Antic**, *a* & *n.* : (عموماً جمع میں) (۱) (متروک) عجیب و غریب ؛ مضحکہ آمیز - (۲) عجیب و غریب وضع - (۳) (متروک) بازاری دوا فروش ؛ مسخرا ؛ بھانڈ یا نقال –

**Antichrist**, *n.* : (۱) مسیح کا مخالف ، دشمن ؛ دجال - (۲) (طنزیہ) اسقف اعظم ؛ پوپ ؛ پاپائے روما –

**Antichristian**, *a.* : (۱) دجالی؛ متعلق بہ دجال - (۲) عیسویت مخالف –

**antichristianism**, *n.* : دجالیت -

**Anticipate**, *v. t.* : (۱) پہلے ھی سے (پیش از پیش) کام میں ، استعمال کرنا - (۲) پہل کرلینا ؛ پیش بندی یا پیش بینی کرنا؛ سبقت کرنا - (۳) قبل از وقت عمل میں لانا - (۴) پہلے سے سمجھ بیٹھنا ؛ پیش از وقت بحث کرنا ؛ پاجانا ؛ محسوس کرنا - (۵) اُمید رکھنا یا کرنا ؛ متوقع رھنا ؛ پیش بینی کرنا (کسی بات کی) -

**anticipant**, *a.* & *n.* : پیش بینی کرنے والا ؛ پیش بندی کرنے والا ؛ متوقع -

**anticipative,** *a.*: متوقعانہ -

**anticipatively,** *adv.*: متوقعانہ طور سے ؛ حالت توقع میں-

**Anticipation,** *n.*: (۱) توقع؛ پہل؛ پیش بندی؛ پیش بینی ؛ قبل از وقت کام میں لانا وغیرہ - (۲) (طب) معمول سے قبل واقع ہونا- (۳) (موسیقی) کسی بعد والے سُر کو پہلے کردینا -

**Anticipator,** *n.*: قبل از قبل خیال کرنے والا ؛ پیش بندی کرنے والا ؛ متوقع وغیرہ -

**anticipatory,** *a.*: متوقعانہ ؛ توقع کا -

**Anticlimax,** *n.*: (۱) عروج یا سمت الراس کا ضد ؛ حضیض - (۲) تنزل : آثار [ سابقہ عروج کے مقابلے میں ] از ثریا تا تحت الثری -

**Anticlinal,** *a.*: (۱) (طبقات الارض) کوہانی ؛ پشتی ؛ جو ایسا ٹیلا بنائے جس پر طبقات ایک دوسرے کے مخالف سمت میں مائل ہوں اور مختلف سمتوں میں ڈھلاو رکھتے ہوں - (۲) (تشریح) پشتی ، جس میں ایک کھڑا مہرہ ہو اور اُس کے دونوں طرف مہروں کا ڈھلاو ہو ؛ کوہانی -

**Anticylone,** *n.*: ضد بگولا ؛ پاگرد باد [ گرد باد جو زیادہ دباو کی فضا سے باہر کی طرف پھیلتا ہے]

**Antidote,** *n.*: تریاق ( زہرکا ) مارگ یاتوڑ ؛ ضدزہر ؛ تریاق -

**antidotal,** *a.*: تریاقی -

**Antigen,** *n.*: وہ جوہر جو خون میں دافع مضرت اجزا پیدا کرنے کے لیے داخل کیا جاوے -

**Antigropelos,** *n.pl.*: ( جمع ) ایسے موزے جن پر پانی کا اثر نہ ہو : پن موزے -

**Anti-Jacobin,** *a.* & *n.*: ژاکوبین ( جیکوبین ) گروہ کا مخالف؛ ( سنہ ۱۷۸۹ ع میں فرانس کی انقلابی جماعت "ژاکوبین" کے نام سے مشہور تھی ) -

**Antilogarithm,** *n.*: وہ عدد جس کے ساتھ لوگارتھم ( لوغارثم ) کا تعلق ہو : جوابی لوگارتھم جیسے ۱۰۰ ، ۲ کا جوابی لوگارتھم ہے -

**Antilogy,** *n.*: منطقی حدود کا تضاد -

**Antimacassar,** *n.*: کرسی وغیرہ کا غلاف -

**Antimasque,-mask,** *n.*: نقل ؛ کسی سوانگ کے بیچ میں مضحکہ خیز نقلیں داخل کرنا -

**Antimonarchical,** *a.*: بادشاہت کا مخالف ؛ راج بیری -

**Antimony,** *n.*: سرمہ ؛ انجن ؛ کحل -

**Antinomian,** *a.* & *n.*: (۱) اخلاقی قانون کا منکر ؛ آزاد ؛ قلندر - (۲) انٹی نومین جماعت کا شخص ( یہ جماعت سنہ ۱۵۳۵ ع میں جرمانیا میں قائم ہوئی تھی ، اُس کا عقیدہ تھا کہ عیسائیوں پر اخلاقی قانون کی پابندی ضروری نہیں ہے ) - (۳) عیسائیوں کو آئین اخلاق سے بری سمجھنے والا -

**Antinomy,** *n.*: (۱) قانون میں تضاد ؛ قانونی تضاد ؛ تضادئی التقانون یا بین القوانین - (۲) تخالف اسناد - (۳) تناقض

**Antipathetic,** *a.*: مخالف ؛ نفور ؛ متنفر ؛ کارہ ( مزاج یا ماہیت کے لحاظ سے ) -

**antipathetical,** *a.*: متنفرانہ -

**antipathetically,** *adv.*: تنفر سے -

**Antipathic,** *a.*: (۱) ضد (بلحاظ مزاج) - (۲) (طب) مخالف علامات یا آثار رکھنے یا پیدا کرنے والا -

**Antipathy,** *n.*: نفرت ؛ تنفر ؛ اکراہ -

**Antiphlogistic,** *a.* & *n.*: (طب) دافع سوزش ؛ محلل ورم -

**antiphlogistine,** *n.*: (دوا) محلل ورم ؛ دافع سوزش -

**Antiphon,** *n.*: (۱) جوابی راگ ( گانے جو ایک دوسرے کے جواب میں ہوں) - (۲) ترانہ ؛ گیت -

**Antiphonal,** *a.* & *n.*: (۱) جوابی راگ کا - (۲) نغموں کا مجموعہ-

**antiphonally,** *adv.*: باری سے ( گانا ) -

**Antiphonary,** *n.*: جوابی نغموں کی کتاب -

**Antiphony,** *n.*: (۱) جوابی گیت - (۲) دوری سرود - (۳) جواب ، گونج یا صدائے بازگشت -

**Antipodes,** *n.pl.*: ( جمع ) (۱) وہ مقامات جو ایک دوسرے کے بالکل مقابل ہوں ، خصوصاً وہ مقامات جو ہمارے کرہ زمین کے مقابل ہیں ؛ تحت الارض ؛ سمت القدم ( بلاد یا مکان ) (۲) برعکس ؛ مقابل ؛ ضد -

**antipodal,antipodean,** *aa.*: تحت الارضی ؛ مخالف ؛ ضد -

**Antipole,** *n.*: (۱) قطب مخالف: قطب مقابل - (۲) بالکل اُلٹا؛ بالکل ضد؛ بالکل برعکس -

**Antipope,** *n.*: حریف پاپائی ؛ مدعی پاپائی ؛ جو پاپا کے توڑ پر کھڑا کیا جائے -

**Antipyrin,** *n.*: بخار کی ایک دوا -

**Antiquarian,** *a.* & *n.*: (۱) قدامتی ؛ باستانی ؛ آثار قدیمہ کے علم سے متعلق - (۲) نقشہ کشی کا بڑے پیمانے کا کاغذ - (۳) محقق سلف ؛ قدامت شناس ؛ عہد عتیق کا عالم ؛ اثریات داں -

**antiquarianism,** *n.*: اثریات ؛ سلفیات ؛ قدامت شناسی ؛ علم سلف -

**antiquarianize,** *v.i.*: قدیم بنانا -

**Antiquary,** *n.*: محقق سلف ؛ قدامت شناس ؛ پراچینی ؛ پرانی چیزوں یا پرانے آثار کا جمع کرنے والا یا مبصر -

**Antiquate,** *v.t.*: (۱) متروک کرنا ؛ بے رواج کرنا - (۲) قدیم بنانا؛ پرانا قرار دینا ؛ کہنہ بنانا -

**Antique,** *a.* & *n.*: (۱) پرانا ؛ قدیم ؛ اگلے وقتوں کا ؛ زمانہ سلف کا؛ عتیق - (۲) جو پرانے زمانے سے چلا آرہاہو ؛ دیرینہ ؛ کہنہ- (۳) پرانی چال کا ؛ پرانی وضع کا ؛ پرانے ڈھرے کا ؛ دقیانوسی ؛ پارینہ - (۴) قدما کا متبع ؛ اگلے لوگوں کی وضع پر - (۵) متروک- (۶) آثار ( صنعت ) ؛ باقیات ( قدیم صنعت کے ) -

*the a.*: پرانی وضع یا طرز -

**antiqueness,** *n.*: قدامت ؛ کہنگی؛ پرانا پن ؛ دقیانوسیت -

**Antiquity,** *n.*: (۱) قدامت -(۲) اگلا زمانہ؛ عہد پارینہ؛ پرانا زمانہ؛ قرون سابقہ ؛ وسطی زمانے سے پہلے کا - (۳) بزرگ ؛ پرانے زمانے کے لوگ ؛ قدما ؛ اسلاف ؛ متقدمین ؛ اگلے لوگ - (۴) ( جمع میں ) قدیم زمانے کی رسوم ؛ اگلے زمانے کے رسم و روایات وغیرہ (۵) ( جمع میں ) آثار قدیمہ ؛ باقیات سلف -

**Antirrhinum,** *n.*: انتریغم ؛ پودوں کی ایک جنس ( اُس کے پھول کو اگر اُنگلی سے دبا دو تو اُس کا دھانہ پھیل کر بڑے منہ کی طرح ہوجاتا ہے ) -

**Antisabbatarian,** *a.* & *n.*: مخالف سبت ؛ یوم سبت کا مخالف -

**Antiscorbutic**, *a.* & *n.* : (طب) مصفی خون ؛ فساد خون کو دفع کرنے والا -

**Antiscriptural**, *a.* : آسمانی کتاب کا منکر -

**Anti-Semite**, *a.* & *n.* : یہودیوں سے متنفر ؛ دشمن یہود -

**Anti-Semitic**, *a.* : یہودیوں کے خلاف -

**Anti-Semitism**, *n.* : یہودیوں سے مخالفت ؛ یہود دشمنی -

**Antiseptic**, *a.* & *n.* : دافع عفونت ؛ عفونت ربا - (مجازاً) صاف کرنے والا ؛ مصفی -

**antiseptically**, *adv.* : مصفیانہ طور پر ؛ ازالہ عفونت کے خیال سے -

**Antisocial**, *a.* : دشمن تمدن ؛ تمدن سے بیزار ؛ سماج بیری ؛ معاشرت کے اصول کا مخالف -

**Antistrophe**, *n.* : (۱) یونانی گانوں میں گیت کے وہ اشعار جو اُس وقت پڑھے جائیں جب گانے کی نوبت بائیں جانب سے دائیں جانب آرہی ہو ؛ باز گردان اشعار - (۲) معکوس نسبت -

**Antistrophic**, *a* : باز گردانی ؛ باز گردان اشعار سے متعلق ؛ معکوسی نسبت -

**Antitheist**, *n.* : خدا کا منکر ؛ کافر ؛ (دھری) دھریا -

**antitheism**, *n.* : خدا کے وجود سے اِنکار ؛ دھریت -

**antitheistic**, *a.* : منکرانہ ؛ دھریا -

**Antithesis**, *n.* (pl. - *theses*) : (۱) صنعت تضاد - (۲) تضاد ؛ تقابل - (۳) ضد ؛ برعکس ؛ اُلٹا ؛ نقیض

**Antithetic**, *a.* : (۱) صنعت تضاد سے متعلق ؛ تضادی ؛ ضد - (۲) ضدین رکھنے والا ؛ ذو ضدین - (۳) مقابل ؛ نقیض -

**antithetical**, *a.* : متناقض -

**antithetically**, *adv.* : بطریق نقیض ؛ متناقضانہ ؛ نقیضانہ -

**Anti-trade**, *a.* & *n.* : باد مخالف (باد مبادل *A wind* : کی ضد) -

**Antitrinitarian**, *a.* & *n.* : مخالف تثلیث ؛ عقیدۂ تثلیث کا منکر -

**antitrinitarianism**, *n.* : اِنکار تثلیث -

**Antitype**, *n.* : اصل ؛ مرموزہ ؛ جس کا نمائندہ کوئی نمونہ یا علامت ہو -

**antitypical**, *a.* : اصلی ؛ اساسی -

**Antler**, *n.* : کئی شاخوں والا سینگ ؛ ھرن یا بارہ سنگے کا سینگ -

**antlered**, *a.* : شاخ دار ؛ سینگ دار -

**Antonomasia**, *n.* : (۱) مجاز مرسل ؛ اِسم علم کے بدلے کوئی لقب وغیرہ اِستعمال کرنا ' جیسے *the Iron Duke* - (۲) علم سے نکرہ کا کام لینا ؛ اِستعارہ ' جیسے *a Solomon* -

**Antonym**, *n.* : ضد ؛ اضداد (الفاظ) -

***anus***, *n.* : مقعد ؛ مبرز (جانوروں کی) -

**Anvil**, *n.* : (۱) سندان ؛ نہاہی ؛ اھرن - (۲) (نعلیات) کان کی ایک ھڈی ؛ سندانیہ -

**Anxiety**, *n.* : (۱) بے چینی ؛ اِضطراب ؛ پریشانی - (۲) فکر ؛ تشویش ؛ تردد ؛ تعلق -

**Anxious**, *a.* : (۱) متفکر ؛ مضطرب ؛ پریشان ؛ بے چین - (۲) متردد ؛ مشوش ؛ بےتاب ؛ سخت آرزو مند - (۳) تشویش ناک ؛ مشوش ؛ تردد خیز ؛ پریشان کُن (حالات و معاملات) -

**anxiously**, *adv.* : مضطربانہ ؛ مشوشانہ ؛ متفکرانہ ؛ متردّدانہ ؛ بے چینی کے ساتھ ؛ تردد کے ساتھ -

**Any**, *a.*, *pron.*, & *adv.* : (۱) (استفہامی جملوں میں) ایک ؛ کچھ ؛ تھوڑا سا ؛ کوئی - (۲) (اِنکاری جملوں میں) کوئی ؛ کچھ بھی ؛ کسی قسم کا ؛ ایک بھی - (۳) (اقراری جملے میں) کوئی سا ؛ کوئی بھی ؛ ھر ایک ؛ جونسا ؛ جو کوئی -

**Anybody**, *n.* or *pron.* : کوئی شخص ؛ کوئی بھی -

*if you wish to be a.* : اگر تم کچھ بننا چاھتے ھو (بڑے یا بااثر آدمی) :

*two or three any bodies* : کوئی دو تین آدمی ؛ زید ' عمر ' بکر -

**Anyhow**, *adv.* & *conj.* : (۱) کسی نہ کسی طرح سے ؛ کسی طریقے پر ؛ جس طرح سے بھی ھو ؛ جیسے بن پڑے - (۲) ھر حال میں ؛ ھر صورت میں ؛ بھر حال ؛ کسی نہ کسی طرح ؛ جیسے بھی - (۳) یونھی ؛ کچھ یونھی ؛ گربڑ کر ؛ جیسے *he does his work a.* -

**Anything**, *pron.* & *n.* : (۱) کوئی بھی ؛ کچھ بھی ؛ ھر چیز - (۲) کوئی ایک چیز (جو بھی ھو) - (۳) کوئی چیز -

**Anyway**, *adv.* & *conj.* : دیکھو ANYHOW

**Anywhere**, *adv.* : کہیں ؛ ھر جگہ ؛ کسی جگہ بھی -

**Anywise**, *adv.* : کیسے ھی ؛ کسی طرح سے ؛ جس طرح سے ھو ؛ کسی صورت سے -

**Anzac**, *n.* & *a.* : (۱) (جمع میں) جنگ عظیم میں آسٹریلیا اور نیوزیلینڈ کی افواج - (۲) اِن فوجوں کا سپاھی -

**Aorist**, *a.* & *n.* : (نحو) جس میں کسی زمانے کی پابندی نہ ھو ؛ مضارع -

*a tense* : یونانی نحو میں ؛ فعل مضارع

**aoristic**, *a.* : مضارع سے متعلق -

**Aorta**, *n.* : اورطہ ؛ نیط ؛ شریان اعظم جو قلب کے بائیں جوف سے نکلتی ھے -

**aortic**, *a.* : اورطی ؛ نیطی -

*a outrance*, *phr.* : (فقرہ) تا دم مرگ ؛ مرتے دم تک ؛ جب تک جان میں جان ھے -

**Ap-** : سابقہ (*p* سے پہلے اِس کی *d* بدل کر *p* ھوجاتی ھے - دیکھو AD-) -

**Apace**, *adv.* : جلدی سے ؛ تیزی سے ؛ فوراً -

**Apache**, *n.* : (۱) پیرس کا شہدا - (۲) شمالی امریکا کے قدیم قبیلے کا آدمی -

**Apanage**, **App-**, *n.* : (۱) شہزادوں کی معاش ؛ بادشاہ کی چھوٹی اولاد کی معاش (ابتداءً یہ علاقہ ملحقہ یا بڑی تنخواہ کے اعلیٰ عہدے کے معنوں میں آتا تھا) - (۲) باجگزار علاقہ - (۳) لازمہ ؛ خصوصیت ؛ خاصہ -

**Apart**, *adv.* (*from*) : علیحدہ ؛ الگ الگ ؛ ایک طرف ؛ جدا ؛ جدا ؛ اپنے طور پر ؛ جدا گانہ -

*jesting a.* : دل لگی سے نہیں ؛ مذاق بر طرف -

*set a.* : نکال رکھنا ؛ الگ کر رکھنا ؛ محفوظ رکھنا -

**Apartment**, *n.* : (۱) کمرا ؛ اطاق ؛ حجرہ - (۲) (جمع) کئی کمرے ؛ کمرے -

**Apathetic**, *a.* : (۱) ٹھس ؛ بے حس ؛ جس پر جذبات کا اثر نہ ہو ؛ پتھر ؛ سرد مہر - (۲) لاأبالی ؛ بے پروا ؛ بے اعتنا -

**apathetically**, *adv.* : سرد مہری سے ؛ بے پروائی سے -

**Apathy**, *n.* : (۱) بے حسی ؛ کٹرپن ؛ سخت دلی ؛ کٹھور ؛ بےدردی - (۲) مردہ دلی ؛ خشک زندگی ( جس میں جذبے کو دخل نہ ہو ) ؛ روکھی پھیکی زندگی - (۳) دماغی کاہلی ؛ مٹھاپن ؛ کند دماغ ؛ کٹھل پن ؛ نکماپن ( دماغ کا ) -

**Ape**, *n.* : (۱) بوزنہ ؛ بے دُما بندر ( گوریلا ، شمپانزی ، وغیرہ ) - (۲) نقال ؛ مقلد ؛ نقل کرنے والا ؛ ریس کرنے والا -

*play the a.* : بندر کی طرح نقل کرنا ؛ نقالی کرنا ؛ ریس کرنا -

*Sea A.* : ایک قسم کی مچھلی ( جسے سمندری لومڑی کہتے ہیں ) -

**Ape**, *v.t.* : نقل اُتارنا ؛ نقل کرنا ؛ ریس کرنا -

**Apeak**, *adv. & pred. a.* : عمودی -

*oars a.* : ( جہاز رانی ) عمودی ؛ عموداً -

**Apepsy**, *n.* : ضعیف معدہ -

*apercu*, *n.* : سرسری بیان یا خلاصہ ؛ سر سری نظر -

**Aperient**, *a. & n.* : مُلیّن ( دوا ) -

**Aperitive**, *a. & n.* : دیکھو APERIENT -

**Aperture**, *n.* : (۱) سوراخ ؛ شگاف ؛ روزن ؛ موکھا ؛ چھید - (۲) وہ درز جو مناظری آلات میں روشنی کی گزر کے لیے ہوتی ہے ؛ فرجہ -

**Apery**, *n.* : نقالی ؛ بندروں کی سی حرکتیں -

**Apetalous**, *a.* : بے چھر ؛ بے پنکھا جس میں پنکھڑی یا چھر گل نہ ہو -

**Apex**, *n.* ( pl. *-ices, -exes* ) : (۱) نوک ؛ پھننگ ؛ چوٹی ؛ سرا ؛ انی - (۲) راس ( مثلث یا مخروط کی ) -

**Aphasia**, *n.* : فتور نطق ؛ فتور گویائی ؛ سکات ( جو مخ پر کسی اثر کی وجہ سے پیدا ہوا ہو ) -

**aphasic**, *a. & n.* : فاتر النطق -

**Aphelion**, *n.* : نقطۃ الذنب ؛ اوج شمسی ؛ سیارے یا دمدار ستارے کے مدار کا وہ مقام جہاں وہ آفتاب سے دور ترین ہوتا ہے -

**Apheliotropic**, *a.* : ( نباتیات ) سورج کی طرف سے مڑ جانے والا ؛ شمس گریز -

**apheliotropically**, *adv.* : شمس گریزانہ -

**apheliotropism**, *n.* : شمس گریزی -

**Aphesis**, *n.* : سقوط اول ؛ سر سقاطا ؛ لفظ کے ابتدائی حرف علت کا حذف ؛ کسی لفظ کے شروع کے خفیف حرف علت کا مرور ایام سے جاتا رہنا یا گر جانا ، جیسے " اسوار " کا الف جاتا رہا اور " سوار " رہ گیا -

**Aphetic**, *a.* : سرسقاطی -

**aphetize**, *v.t.* : لفظ کے ابتدائی خفیف حرف علت کا گرا دینا ؛ حذف شروع ؛ اسقاط الشروع -

**Aphis**, *n.* ( pl. *aphides* ) : درخت کا ایک کیڑا ؛ روکھ جوں -

**aphidian**, *a.* : روکھ جوں سے متعلق -

**Aphonia**, *n.* : آواز کا بالکل جاتے رہنا ، انقطاع صوت -

**Aphorism**, *n.* : (۱) مثل ؛ جامع کلمہ ؛ حکمت - (۲) جامع تعریف یا حد -

**aphorismic, aphoristic**, *aa.* : گرکا ( کی ) ؛ پُرحکمت ؛ بلیغ -

**aphoristically**, *adv.* : بلیغانہ ؛ بلیغ طور پر -

**Aphrodisiac** *a. & n.* : (۱) قوت باہ سے متعلق - (۲) مبہی ( دوا ) -

**Aphyllous**, *a.* : ( نباتیات ) بے برگہ (ج) ؛ جس میں قدرتی طور پر پتیاں نہ ہوں -

**Apiarian**, *a.* : شہد کی مکھیاں رکھنے اور پالنے کے متعلق ؛ نحلی -

**Apiary**, *n.* : وہ جگہ جہاں شہد کی مکھیاں پالی جائیں ؛ چھتا ؛ مصنوعی مہال -

**apiarist**, *n.* : نحل پرور ؛ نحلچی ؛ شہد کی مکھیوں کی پرورش کرنے والا -

**Apical**, *a.* : (۱) راس ( چوٹی ) سے متعلق - (۲) سرے کا ؛ نوک کا ؛ چوٹی پر کا -

**apically**, *adv.* : بالراس -

**Apiculture**, *n.* : نحل پروری ؛ شہد کی مکھیاں پالنا -

**Apiece**, *adv.* : فرداً فرداً ؛ ایک ایک کر کے ؛ فی شے وغیرہ ؛ ہر ایک -

**Apish**, *a.* : (۱) بندر سا ؛ بندر کی طرح کا ( صورت اور سیرت میں ) - (۲) بوزنہ صفت ؛ بوزنہ خو ( طور طریقوں میں ) - (۳) بیوقوف ؛ گاودی -

**apishly**, *adv.* : بندر کی طرح سے ؛ بندروں کے طریقے سے -

**apishness**, *n.* : بندر پنا ؛ بوزنہ خوی -

**Aplomb**, *n.* : (۱) عمودیت ؛ عمودی ہونا ؛ سیدھا کھڑا ہونا - (۲) ضبط نفس ؛ اپنے اوپر قابو -

**Apnoea**, *n.* : حبس دم ؛ سانس روکنا -

**Apo-**, *pref.* : ( لاحقہ ) بمعنی علیحدہ ، دور ، الگ ، منفصل -

**Apocalype**, *n.* : (۱) اِلہام ؛ مکاشفہ ؛ القا ( خاص کر وہ جو یوحنا کو جزیرہ پتموس میں ہوا تھا ) - (۲) آسمانی کتاب یا صحیفہ ( جس میں یوحنا کے القا کا تذکرہ ہے ) -

**apocalyptic** ( AL ), *aa.* : اِلہامی ؛ کشفی -

**apocalyptically**, *adv.* : مُلہمانہ ؛ مکاشفانہ -

**Apocope**, *n.* : ترخیم ؛ کسی لفظ کے آخر کا جز حذف کر دینا -

**Apocrypha**, *n.* : اسفار محرفہ ؛ عہد نامہ قدیم کی کتابیں جو ابتداءً عربی زبان میں نہیں لکھی گئی تھیں اور یہودی اُنہیں معتبر نہیں سمجھتے اور وہ عہد اِصلاح میں کتب مذہبی کی فہرست سے نکال دی گئی تھیں -

**Apocryphal**, *a.* : (۱) عہد نامہ قدیم کے محرف حصے کے متعلق - (۲) غیر موثق ؛ غیر معتبر ؛ غیر مستند - (۳) نقلی ؛ جھوٹی ؛ وضعی -

**Apod**, *n.* : بے پیرا ؛ وہ پرند ، کیڑا یا مچھلی جس کا پیر یا پیٹ کا پر نہ ہو یا پوری طرح نکلا نہ ہو -

**apodai**, *a.* : بے پیرا ، بے پرا -

**Apodictic,-deictic**, *a.* : (۱) صریحی ؛ بدیہی - (۲) مسلّم ؛ پایۂ ثبوت کو پہنچا ہوا -

**apodictically**, *adv.* : بداہۃً ؛ صریحاً -

**Apodosis**, *n.* : (۱) کسی جملے کا آخری کلمہ - (۲) جملہ شرطیہ کی جزا -

**Apogee**, *n.* : (۱) اوج مدار قمر ؛ قمر یا کسی اور سیارے کا وہ مقام

جو زمین سے سب سے زیادہ دور ہو ؛ اوج - (۲) زمین کا سورج سے بعید ترین فاصلہ جبکہ زمین نقطۃ الذنب پر ہو - (۳) (مجازاً) بلندترین مقام ؛ منتہا ؛ بعد انتہائی -

**apogean**, *a.*: اوجی ؛ مدار قمر کے اوج سے متعلق -

**Apolaustic**, *a.*: نفس پرست -

**Apollinaris**, *n.*: اپولی نارس ؛ معدنی پانی جس کا چشمہ پروشیا میں ہے -

**Apollo**, *n.*: سوریا دیوتا -

**Apollyon**, *n.*: ابلیس ؛ شیطان -

**Apologetic**, *a.* & *n.*: (۱) عذر خواہ ؛ نادم ؛ منفعل - (۲) تائیدی ؛ حمایتی -

**apologetical**, *a.*: عذر خواہانہ ؛ نادمانہ -

**apologetically**, *adv.*: عذرخواہانہ یا نادمانہ طور پر -

**Apologist**, *n.*: وکیل ؛ موید ؛ حمایتی ؛ دلائل کے ساتھ تائید کرنے والا (خاص کر عیسویت کی) -

**Apologize**, *v.i.*: عذر کرنا ؛ معذرت چاہنا ؛ نادم ہونا ؛ معافی چاہنا -

**Apologue** ( - og ), *n.*: اخلاقی قصہ ؛ اخلاقی تمثیل ؛ اخلاقی حکایت -

**Apology**, *n.*: (۱) عذر ؛ معذرت ؛ استعذار ؛ ندامت ؛ معافی چاہنا ؛ اعتراف قصور - (۲) نیک نیتی کا یقین دلانا ؛ صفائی پیش کرنا - (۳) جواب ؛ تائید ؛ حمایت -

**Apophthegm**, *n.*: جامع کلمہ ؛ بلیغ ؛ پُر مغز کلمہ -

**apophthegmatic**, *a.*: جامع و مانع ؛ بلیغ -

**apophthegmatically**, *adv.*: جامع مانع طریقے پر -

**Apoplectic**, *a.*: سکتہ زدہ ؛ مرگی کا بیمار -

**apoplectically**, *adv.*: مرگی والے کی طرح -

**Apoplexy**, *n.*: سکتہ ؛ مرگی ؛ صرع -

**Aposiopesis**, *n.*: (خطابت) دوران تقریر میں دفعۃً رک جانا ؛

**Apostasy**, *n.*: مذہب سے انحراف ؛ الحاد ؛ ارتداد ؛ برگشتگی ؛ (کسی عہد یا اصول کی بنا پر کسی جماعت سے) علیحدگی -

**Apostate**, ( - at), *n.* & *a.*: ملحد ؛ مرتد ؛ برگشتہ مذہب ؛ نقض عہد یا اصول کرنے والا ؛ منحرف -

**apostatical**, *a.*: ملحدانہ ؛ مرتدانہ ؛ منحرفانہ -

**Apostatize**, *v.i.*: مرتد ہونا ؛ مذہب ترک کرنا یا چھوڑنا ؛ تبدیل مذہب کرنا -

*a posteriori*, *adv.* & *adj. phr.*: (۱) معلول سے علت کی طرف استدلال ؛ استدلال بعدالوقوع - (۲) استقرائی ؛ تجربی -

**Apostil**, *n.*: حاشیہ (یادداشت جو کتاب کے حاشیے پر لکھی جائے) -

**Apostle**, *n.*: (۱) پیغمبر ؛ نبی ؛ حواری (اُن بارہ حواریوں میں سے ایک جنھیں حضرت عیسی نے پیغام انجیل کی منادی کے لیے بھیجا تھا) - (۲) وہ عیسائی مبلغ جو سب سے پہلے کسی ملک میں کامیابی حاصل کرے ؛ پہلا کامیاب مبلغ ؛ منّاد ؛ داعی - (۳) ہادی ؛ مصلح -

*a. spoons*: رسولی چمچے (وہ چمچے جن پر حواریوں کی شکلیں بنی ہوں) -

**apostleship**, *n.*: رسالت ؛ منصب ہدایت -

**Apostolate**, *n.*: (۱) رسالت ؛ پیغمبری - (۲) قیادت (کسی تبلیغی کام کی) ؛ دعوت ؛ منادی -

**Apostolic**, *a.*: (۱) حواری ؛ حضرت عیسی کے حواریوں سے متعلق - (۲) رسولی ؛ پیغمبرانہ ؛ ہادیانہ - (۳) پاپائے روم کا ؛ پاپائی -

**apostolical**, *a.*: ہادیانہ ؛ رسولی ، پیغمبرانہ -

**apostolically**, *adv.*: پیغمبروں ، حواریوں یا ہادیوں کی طرح -

**Apostrophe**, *n.*: (خطابت) تقریر یا نظم میں کسی غائب یا مرے ہوئے شخص کی طرف خطاب -

**apostrophic**, *a.*: منادتی ؛ مخاطبانہ -

**apostrophize**, *v.t.* & *i.*: خطاب کرنا ؛ تخاطب -

**Apostrophe**, *n.*: یہ نشان (') جو محذوف حرف کی جگہ یا اضافت کے لیے لگاتے ہیں ؛ علامت حذف ؛ حذفیہ -

**apostrophic**, *a.*: حذفی -

**Apothecary**, *n.*: (متروک) عطار ؛ دوا ساز ؛ دوا فروش -

**Apotheosis**, *n.*: (۱) (مجازی اور لغوی) دیوتا بنانا ؛ خدا بنانا - (۲) تقدیس ؛ تکریم - (۳) مجازی خدا جس کی تعظیم خدا کی طرح کی جاتی ہو - (۴) حیات دنیوی سے چھٹکارا ؛ جسد خاکی سے رہائی ؛ فناالی البقا ؛ وصال ؛ رحلت یا انتقال جسمانی -

**apotheoszie**, *v.t.*: تالیہ یا دیوتا بنانا ؛ تقدیس کرنا -

**Appal**, *v.t.*: ڈرانا ؛ خوف زدہ کرنا -

**Appanage**: دیکھو APANAGE -

**Apparatus**, *n.*(pl.-*uses*): (۱) سامان ؛ آلات و ادوات ؛ ساز و سامان (جس کی ضرورت سائنس یا دوسرے کاموں میں پڑتی ہے) ؛ اوزار - (۲) اعضاء یا آلات (جن کی مدد سے وظائف طبیعی انجام پاتے ہیں) - تنقیدی مواد ؛ تنقیدی لوازمہ ؛ تنقیدی مسالا ؛ وہ مواد جو کسی تحریر کے تنقیدی مطالعے کے لیے ضروری ہوتا ہے -

**Apparel**, *v.t.*(-ll-): لباس ؛ پوشاک ؛ پوشش ؛ کپڑے -

**Apparel**, *n.*: (۱) زری یا کارچوبی کا کام (جو کلیسائی لباس پر ہوتا ہے) - (۲) (متروک) لباس ؛ پیرہن ؛ کپڑے -

**Apparent**, *a.*: (۱) ظاہر ؛ نمایاں ؛ عیاں ؛ کھلا ہوا ؛ صاف ؛ آشکارا ؛ بدیہی ؛ روشن ؛ ہویدا ؛ واضح ؛ صریح ؛ پرگھٹ - (۲) کالاصل ؛ حقیقی جیسا ؛ اصلی جیسا -

*heir a.*: ولی عہد ؛ وارث سلطنت -

**apparently**, *adv.*: صریحاً ؛ نمایاں طور پر ؛ ظاہراً ؛ بظاہر

**Apparition**, *n.*: سایہ ؛ طیف ؛ خیالہ ؛ وہمی صورت ؛ پیکر خیالی -

**Apparitor**, *n.*: (۱) قدیم رومی مجسٹریٹ کا سرکاری ملازم - (۲) قانونی یا مذہبی عدالت کا انتظامی عہدہ دار - (۳) حاجب ؛ نقیب ؛ چوبدار -

**Appeal**, *v.i.*: (۱) مرافعہ کرنا ؛ اپیل کرنا ؛ قوم سے فیصلہ چاہنا ؛ (استعارۃً) مبعوثین کے نئے انتخاب کے لیے پارلیمنٹ برخاست کرنا - (۲) گواہ طلب کرنا (بغرض تصدیق) ؛ گواہ قرار دینا - (۳) توجہ مبذول کرنا یا منعطف کرنا ؛ توجہ دلانا (شہادت کی طرف) - (۴) پرجوش استدعا یا التجا کرنا - (۵) بھلا معلوم ہونا؛

دل فریب ہونا ؛ دلکش ہونا - (٦) اثر ڈالنا ؛ متاثر کرنا -

**Appeal**, *n.* : (۱) مرافعہ ؛ اپیل - (۲) حق مرافعہ ؛ حق اپیل -

*Court of A.* : عدالت مرافعہ ؛ عدالت بالا -

**Appealable**, *a.* : (۱) قابل مرافعہ ؛ قابل اپیل ؛ - (۲) جس سے مرافعہ کیا جائے ؛ مرافعہ علیہ -

**Appear**, *v.t.* : (۱) نظر آنا ؛ دکھائی دینا - (۲) منظر عام پر آنا ؛ مجمع عام میں آنا - (۳) شایع ہونا ؛ چھپنا - (۴) ظاہر ہونا ؛ نمایاں ہونا ؛ عیاں ہونا ؛ کھل جانا - (۵) معلوم ہونا ؛ دکھائی دینا ( بادی النظر میں ) -

**Appearance**, *n.* : (۱) اظہار ؛ ظہور - (۲) شیوع - (۳) آمد - (۴) شکل ظاہری ؛ ظاہری شکل ؛ وضع قطع ؛ روپ ؛ صورت - (۵) ظاہری صورت ؛ دکھاوا ؛ نمود - (٦) پیکر وهمی ؛ طیف ؛ فریب نظر ؛ سایۂ وهمی صورت -

*save, keep up, a.* : بھرم رکھنا ؛ اپنی وضع یا ظاہری حالت کو قائم رکھنا ؛ نباہنا -

*to all a.* : بظاہر آثار -

**Appease**, *v.t.* : (۱) رفع کرنا ؛ تھامنا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ کم کرنا ؛ فرو کرنا ( کسی کے غیظ و غضب کو ) ؛ رفع کرنا ؛ چکانا ( جھگڑا ) - (۲) اطمینان دلانا ؛ دلاسا دینا ؛ تشفی کرنا ؛ ڈھارس بندھانا - (۳) پورا کرنا ؛ بجھانا ؛ تسکین دینا ( اشتہا ، تعصبات ، وغیرہ کو ) -

**appeasable**, *a.* : قابل رفع ؛ روک تھام کے قابل ؛ قابل تسکین ؛ تشفی پذیر ( جو دھیما اور ٹھنڈا کیا جا سکے ) -

**appeasement**, *n.* : دھیما کرنا ؛ رفع ؛ تشفی ؛ ڈھارس -

**Appellant**, *a. & n.* : (۱) التجا کرنے والا ؛ ملتجی - (۲) (قانون) متعلق بہ مرافعہ - (۳) ( *N.* ) مرافع ؛ اپیلانٹ ؛ جو مرافعہ کرے -

**Appellate**, (-at), *a.* : مرافع الیہ ؛ مرافع گیر ؛ جس کو مرافعے کی سماعت کا اختیار ہو ؛ جیسے محکمۂ مرافعہ

- *a. jurisdiction* :

**Appellation**, *n.* : (۱) نام ؛ خطاب ؛ لقب ؛ اسم - (۲) تسمیہ ؛ اصطلاحی نام -

**Appellative**, *a. & n.* : (۱) (صرف و نحو) نکرہ ؛ عام ؛ جو ایک جنس کو ظاہر کرے ( معرفہ کی ضد ) - (۲) اسم نکرہ - (۳) نام ؛ اسم ؛ لقب -

**Appellatively**, *adv.* : اسماً ؛ لقباً ؛ اسم نکرہ کی طرح -

**Append**, *v.t.* : (۱) ٹانکنا ؛ لٹکانا ؛ شامل کرنا ؛ ملانا ؛ شریک کرنا ؛ لگانا ؛ ملحق کرنا - (۲) ضمیمہ لگانا ( لکھ کر ) ؛ تحریری ملحقات شامل کرنا

**Appendage**, *n.* : (۱) شے مشمولہ ؛ شے ملحقہ ؛ ضمیمہ ؛ تتمہ ؛ ذیل ؛ تعلیق - (۲) اضافہ - (۳) دنبالہ ؛ حاشیہ ؛ دم چھلا

**Appendant**, *a. & n.* : ( ملک ، چیز یا شخص ) جو بحیثیت ماتحت کے کسی دوسرے کے ساتھ ہو ؛ حاشیہ ؛ تابع ؛ متعلق ؛ ملحق ؛ ضمنی ؛ ذیلی -

**Appendix**, *n.* ( pl.- *ices*, -*ixes* ) : (۱) ضمیمہ ؛ تتمہ ؛ ذیل - (۲) چھوٹی سی شے جو کسی عضو کی سطح سے پھوٹے ؛ لاحقہ ؛ زائدہ ؛ جیسے معائی زائدہ ، جو انتڑیوں سے لگا ہوتا ہے ( *vermiform a.* ) -

**appendicitis**, *n.* : التہاب زائدہ ( یعنی وہ مرض جس میں معائی زائدہ سوج جاتا ہے اور اُس میں سوزش ہوتی ہے ) -

**Apperception**, *n.* : (۱) درک ادراک ( یعنی ذہن کا خود اپنا درک کرنا ) - (۲) ادراک ذہنی ؛ نفس شناسی -

**Appertain**, *v.i.* : (۱) ملک یا حق ہونا - (۲) موزوں ہونا ؛ مناسب ہونا ( کسی چیز کے ) - (۳) متعلق ہونا ؛ تعلق رکھنا -

**Appetence, -cy**, *n.* ( *of, for, after* ) : (۱) خواہش ؛ آرزو ؛ لگی ؛ اشتیاق ؛ چاہ ؛ چٹک - (۲) الف ؛ میل ؛ لگاو -

**Appetent**, *a.* ( *after, of* ) : مشتاق ؛ بے چین ؛ نہایت آرزو مند ؛ شائق -

**Appetite**, *n.* ( *for* ) : (۱) خواہش ؛ رغبت ؛ میلان ؛ رجحان - (۲) فطری ضروریات ، خصوصاً بھوک کو فرو کرنے کی خواہش ؛ اشتہا - (۳) شوق ؛ ذوق ؛ چاو -

**appetitive**, *a.* : مشتہی -

**Appetize**, *v.t.* : ( چیزوں کے متعلق ) خواہش پیدا کرنا ؛ رغبت دلانا ؛ اشتہا پیدا کرنا ( *appetizing* : قدرے مشتہی ) -

**Appetizer**, *n.* : محرک اشتہا -

**Applaud**, *v.t. & i.* : (۱) ( *Intr.* ) بہ آواز اظہار مسرت کرنا ( جیسے تالیاں بجاکر ) ؛ بہ آواز بلند تحسین و آفرین کرنا - (۲) ( *Trans.* ) اظہار پسندیدگی کرنا ؛ خواہش ظاہر کرنا ؛ اظہار مسرت کرنا ؛ تعریف کرنا ؛ توصیف کرنا ؛ واہ وا کرنا -

**Applause**, *n.* : (۱) واہ وا ؛ اظہار مسرت ؛ تعریف وغیرہ جو زور سے کی جائے - (۲) نمایاں پسندیدگی ؛ نمایاں توصیف و تعریف ؛ خصوصیت کے ساتھ توصیف و تعریف یا پسندیدگی -

**applausively**, *adv.* : تعریفاً ؛ توصیفاً -

**Apple**, *n.* : (۱) سیب - (۲) ( نباتیات ) ہر گودے دار پھل جس میں بہت سے خانے یا خلیے ہوں -

*a. brandy* : سیب کی برانڈی -

*a. butter* : سیب کی چٹنی -

*a. cheese* : سیب کے پھوک کی ٹکیا -

*a. dumpling* : سیب جو لپٹی کے ساتھ پکایا جائے -

*a. green* : سیب کا سا سبز

*a. -jack* : ( امریکن ) سیب برانڈی -

*a. -john* : جان سیب ؛ ایک قسم کا سیب جس کے متعلق مشہور ہے کہ دو سال تک رہتا ہے اور رکھنے کے بعد زیادہ جھریاں پڑکر مزیدار ہو جاتا ہے -

*A. of discord* : ایک سونے کا سیب جس کے لیے یونو ، می نروا اور وینس میں لڑائی ہوئی تھی ؛ ( مجازاً ) بنائے فساد ؛ فساد کی جڑ ؛ جھگڑے کی بنیاد ؛ لڑائی کا گھر -

*A. of Sodom, Dead sea a.* : لوطی سیب ؛ بحیرہ مردار کا ایک پھل جو دیکھنے میں خوشنما اور کھانے میں بد مزہ

*a. of the eye* : (۱) پتلی ؛ مردم چشم - (۲) منظور نظر چیز ؛ آنکھ کا تارا ؛ آنکھ کا نور ؛ قرۃ العین -

*a. -pie bed* : خلافی بستر ؛ ایسا بستر جس کی چادریں اِس طرح تہ کی گئی ہوں کہ سونے والے کی ٹانگیں نیچے نہ کھسکیں -

*a. -pie order* : مکمل و مرتب حالت -

*a. pomace* : سیب کا پھوک -

*upset* person's *a.-cart* : کسی کے منصوبوں کو درہم برہم کر دینا ؛ ( شیخ چلی کا ) شہد کا گھڑا توڑ دینا -

**Appliance**, *n.* : (۱) استعمال ؛ اطلاق - (۲) ذریعہ ؛ وسیلہ ؛ وہ شے جو حصول مقصد کے لیے بطور وسیلہ کام میں لائی جائے -

**Applicable**, *a.*: (۱) قابل اطلاق ؛ قابل استعمال ؛ جس کا اطلاق ہو سکے - (۲) صحیح ؛ موزوں ؛ مناسب ؛ بر محل ؛ چسپاں ؛ منطبق -

**applicability**, *n.*: استعمال ؛ چسپاں ہونا ؛ موزونیت -

**Applicant**, *n.*: سائل ؛ درخواست کرنے والا ؛ عرضی گذار ؛ اُمیدوار -

**Application**, *n.*: (۱) تطبیق - (۲) ذرائع کا استعمال ؛ وسائل کو کام میں لانا - (۳) استعمال کرنا ؛ لگانا ؛ لیپ کرنا ؛ ضماد (مرہم ، دوا ، وغیرہ کا) - (۴) تطبیق کرنا ؛ اطلاق کرنا (کسی خاص صورت یا حالت پر) - (۵) برجستہ ہونا ؛ مناسبت ؛ موزونیت - (۶) محنت ؛ کاوش ؛ مشقت ؛ تندہی - (۷) درخواست ؛ عرضی - (۸) عرض معروض ؛ استدعا -

**Apply**, *v. t. & i.*: (۱) نزدیک رکھنا ؛ قریب کرنا ؛ پاس رکھنا - (۲) لگانا ؛ استعمال کرنا ؛ ضماد کرنا ؛ لیپ کرنا (دوا وغیرہ) - (مجازاً اور لغواً) لگانا ؛ صرف کرنا (کسی کام میں) - (۳) استعمال کرنا ؛ کام میں لانا ؛ کام لینا - (۵) منطبق کرنا ؛ چسپاں کرنا - (۶) لگے رہنا ؛ محنت کرنا ؛ دھن میں رہنا ؛ سرگرمی سے کرنا - (۷) بر محل ہونا ؛ متعلق ہونا ؛ اطلاق ہونا - (۸) کامل توجہ کرنا - (۹) طالب ہونا ؛ سائل ہونا ؛ درخواست کرنا -

*appoggiatura*, *n.*: اپو جتورا ؛ (موسیقی) الاپ ؛ زاید سر (جو کسی اصلی سر کے ساتھ ملا دیا جائے) -

**Appoint**, *v. t.*: (۱) مقرر کرنا ؛ ٹھہرانا (وقت یا مقام) - (۲) معین کرنا ؛ مقرر کرنا - (۳) (قانون) تعئین املاک کرنا - (۴) نامزد کرنا ؛ تقرر کرنا ؛ تعینات کرنا ؛ تعین کرنا -

**appointee**, *n.*: مامور ؛ مقرر شدہ (شخص) -

**Appointment**, *n.*: (۱) تعین ؛ تقرر ؛ نامزدگی - (۲) تعین وقت یا قرار (ملاقات وغیرہ کا) - (۳) حکم ؛ فرمان - (۴) عہدہ ؛ جگہ ؛ خدمت ؛ منصب ؛ اسامی - (عموماً جمع میں) ساز و سامان ؛ اسباب ؛ لوازمہ ؛ سامان -

*break an a.*: وعدہ کرکے نہ آنا -

*keep an a.*: حسب وعدہ پہنچ جانا یا حاضر ہوجانا -

**Apportion**, *v. t.*: (۱) حصہ دینا ؛ حصہ رسدی دینا ؛ حق دینا - (۲) بانٹنا ؛ تقسیم کرنا ؛ حصہ بخرہ کرنا ؛ حصہ بانٹ کرنا -

**apportionment**, *n.*: حصہ ؛ بانٹ ؛ تقسیم ؛ بٹوارا -

**Apposite**, *a.*: (۱) موزوں ؛ برجستہ ؛ ٹھیک ؛ لگتی ہوئی - (۲) بر محل ؛ با موقع -

**appositely**, *adv.*: بر محل ؛ موزوں طریقے پر ؛ برجستہ -

**appositeness**, *n.*: موزونیت ؛ برجستگی ؛ با موقع ہونا -

**Apposition**, *n.*: (۱) لگانا ؛ کرنا ؛ ثبت کرنا (مہر کا) - (۲) دوش بدوش رکھنا ؛ پہلو بہ پہلو رکھنا -

**appositional**, *a.*: دوش بدوش ؛ پہلو بہ پہلو ؛ بدل مبدل منہ -

**Appraise**, *v. t.*: آنکنا ؛ جانچنا ؛ اندازہ کرنا ؛ تخمینہ کرنا ؛ تشخیص کرنا -

**appraisable**, *a.*: قابل تشخیص ؛ قابل تخمینہ ؛ قابل اندازہ -

**appraisal, appraisement**, *nn.*: آنک ؛ جانچ ؛ اندازہ ؛ تخمینہ ؛ تشخیص -

**Appreciable**, *a.*: (۱) قابل قدر ؛ پسندیدہ ؛ عمدہ - (۲) بین ؛ نمایاں -

**appreciably**, *adv.*: نمایاں ؛ بین یا محسوس طور پر -

**Appreciate**, *v. t. & i.*: (۱) تخمینہ کرنا ؛ اندازہ لگانا ؛ آنکنا ؛ جانچنا ؛ پرکھنا ؛ قدر کرنا ؛ قدر پہچاننا ؛ خوبی کو سمجھنا - (۲) صحیح تخمینہ کرنا ؛ ٹھیک اندازہ لگانا ؛ پورا اندازہ کرنا - (۳) احساس کرنا - (۴) قدر کرنا ؛ داد دینا ؛ قدر دانی کرنا ؛ وقعت سے دیکھنا - (۵) بھاو بڑھا دینا ؛ نرخ بالا کرنا ؛ دام بڑھانا ؛ مہنگا کرنا ؛ قیمت بڑھانا - (۶) نرخ چڑھنا ؛ بھاو بڑھنا ؛ دام بڑھنا ؛ قیمت کا زیادہ ہونا -

**appreciative**, *a.*: قدر افزا -

**appreciatively**, *adv.*: قدر دانی سے -

**appreciatory**, *a.*: مبصرانہ ؛ تعریفی ؛ توصیفی ؛ قدر دانی کا -

**Appreciation**, *n.*: (۱) اندازہ ؛ تخمینہ ؛ آنک ؛ جانچ ؛ پرکھ - (۲) سمجھنا ؛ محسوس کرنا - (۳) قدر ؛ قدر شناسی ؛ قدر دانی - (۴) اضافۂ قیمت ؛ نرخ نامہ بڑھنا ؛ دام بڑھنا - (۵) تنقید ؛ تبصرہ ؛ تقریظ -

**Apprehend**, *v. t.*: (۱) پکڑنا ؛ گرفتار کرنا ؛ ماخوذ کرنا ؛ حراست میں لانا - (۲) درک کرنا ؛ محسوس کرنا ؛ معلوم کرنا (حواس یا عقل سے) - (۳) سمجھنا ؛ بوجھنا - (۴) ڈرنا ؛ خائف ہونا ؛ ترساں ہونا ؛ اندیشہ ہونا ؛ تشویش ہونا -

**Apprehensible**, *a.*: قابل فہم ؛ قابل درک ؛ جو سمجھا جاسکے ؛ فہم پذیر ؛ فہم قبول ؛ جسے عقل قبول کرے -

**apprehensibility**, *n.*: فہم پذیری ؛ فہم قبولی -

**Apprehension**, *n.*: (۱) گرفتاری ؛ حراست - (۲) تصور ؛ ادراک - (۳) سمجھ ؛ بوجھ ؛ فہم - (۴) خوف ؛ خدشہ ؛ دھڑکا ؛ تشویش -

**Apprehensive**, *a.*: (۱) متعلق بہ فہم ؛ متعلق بہ درک - (۲) سمجھنے والا ؛ مدرک ؛ فہم رکھنے والا ؛ ذی فہم - (۳) ذہین ؛ ذکی ؛ فہیم ؛ فریس - (۴) خائف ؛ ہراساں ؛ اندیشہ مند ؛ مشوش ؛ پریشان ؛ بے چین -

**apprehensively**, *adv.*: اندیشے سے ؛ خوف سے ؛ پریشانی کے ساتھ ؛ تشویش سے ؛ تشویش کے ساتھ -

**apprehensiveness**, *n.*: فہم ؛ ادراک ؛ تشویش ؛ ہراس ؛ اندیشہ مندی -

**Apprentice**, *n.*: (۱) کار آموز ؛ نو آموز ؛ شاگرد ؛ اُمیدوار - (۲) مبتدی ؛ نو سکھیا -

**apprenticeship**, *n.*: کار آموزی ؛ نو آموزی ؛ شاگردی ؛ اُمیدواری -

**Apprentice**, *v. t.*: بطور کار آموز کے رکھنا ؛ کار آموز کرنا -

**Apprise**, *v. t.*: (۱) مطلع کرنا ؛ خبر دینا ؛ واقف کرنا ؛ آگاہ کرنا - (۲) (فعل مجہول) مطلع ہونا ؛ واقف ہونا ؛ آگاہ ہونا -

**Apprize**, *v. t.*: (متروک) (۱) تخمینہ کرنا ؛ اندازہ کرنا ؛ آنکنا ؛ پرکھنا - (۲) قدر دانی کرنا -

**Approach**, *v. t. & i.*: (۱) پاس آنا ؛ قریب آنا ؛ نزدیک آنا - (۲) لگ بھگ ہونا ؛ ایک سا ہونا ؛ ملتا جلتا ہونا (سیرت وغیرہ میں) - پاس پہنچنا ؛ نزدیک آجانا ؛ قریب پہنچنا - (۴) برابر سا ہونا ؛ تقریباً اُتنا ہی ہونا - (۵) (فوجی) خندق کھودنا ؛ مورچہ بنانا - (۶) (تجارت) گفت و شنید کرنا -

**approachability**, *n.* : رسائی ؛ پہنچ ؛ قرب ؛ نزدیکی -

**approachable**, *a.* : جس تک رسائی ہوسکے ؛ سہل القرب ؛ سہل الوصول -

**Approach**, *n.* : (۱) نزدیکی ؛ قرب ؛ آمد ؛ آمد آمد - (۲) ملتا جلتا ہونا ؛ ایک سا ہونا ؛ تقریباً ویسا ہونا ؛ لگ بھگ ہونا - (۳) رسائی ؛ پہنچ ؛ رستہ ؛ راہ ؛ گزر (لغوی اور مجازی) - (۴) (فوجی) مورچے ؛ خندقیں جو محاصرین حملے کے لیے بناتے ہیں —

**Appobate**, *v.t.* : منظور کرنا ؛ منظوری دینا ؛ اظہار خوشنودی کرنا -

**Approbation**, *n.* : (۱) منظوری ؛ اجازت ؛ حکم - (۲) پسندیدگی ؛ استحسان ؛ قبولیت ؛ خوشنودی -

**approbatory**, *a.* : تعریفی ؛ استحسانی ؛ جس سے خوشنودی کا اظہار ہو -

**Appropriate**, *a.* : (۱) (کسی چیز سے) متعلق یا مخصوص - (۲) مناسب ؛ موزوں ؛ برمحل ؛ باموقع ؛ ٹھیک -

**appropriately**, *adv.* : مناسب طریقے پر ؛ ٹھیک -

**appropriateness**, *n.* : مناسبت ؛ موزونیت -

**Appropriate**, *v. t.* : (۱) قبضہ کر لینا ؛ مالک بن بیٹھنا ؛ قابض ہو جانا - (۲) اپنانا ؛ اپنا بنا لینا ؛ ہتھیا لینا ؛ اپنے تصرف میں لانا - (۳) کام میں لانا ؛ استعمال کرنا ؛ مخصوص کرنا (کسی خاص کام کے لیے) -

**appropriation**, *n.* : تصرف ؛ قبضہ ؛ مختص کرنا -

**appropriative**, *a.* : قابضانہ ؛ متصرفانہ -

**appropriator**, *n.* : تصرف میں لانے والا ؛ قابض ؛ متصرف -

**Approval**, *n.* : (۱) پسندیدگی ؛ استحسان ؛ تعریف ؛ توصیف - (۲) پسند ؛ منظوری -

**Approve**, *v. t. & i.* : (۱) صاد کرنا ؛ پسند کرنا ؛ بہ نظر استحسان دیکھنا ؛ اچھا سمجھنا - (۲) ثابت کرنا ؛ ہونا (جیسے بڑا بہادر ثابت ہوا) - (۳) تصدیق کرنا ؛ توثیق کرنا ؛ منظور کرنا ؛ تعریف کرنا ؛ سراہنا -

*a. of* : پسند کرنا ؛ تحسین کرنا ؛ اظہار پسندیدگی کرنا ؛ اچھا خیال کرنا -

**Approver**, *n.* : (۱) پسند کرنے والا ؛ تعریف کرنے والا - سرکاری گواہ -

**Approximate**, *a.* : (۱) متصل ؛ بالکل نزدیک ؛ قریب قریب - (۲) لگ بھگ ؛ ملتا جلتا ؛ اُنیس بیس ؛ بہت مشابہ - (۳) تقریباً صحیح ؛ درست سا ؛ ٹھیک سا ؛ قریب قریب صحیح -

**approximately**, *adv.* : تقریباً ؛ اندازاً ؛ قریب قریب -

**Approximate**, *v. t. & i.* : نزدیک کرنا ؛ پاس آنا ؛ پہنچنا ؛ چھونا ؛ نزدیک ہونا ؛ لگ بھگ ہونا -

**approximation**, *n.* : نزدیکی ؛ مشابہت ؛ قربت -

**approximative**, *a.* : قریب قریب -

**approximatively**, *adv.* : تقریباً ؛ تخمیناً -

**Appui**, *n.* : دمدمہ ؛ مورچہ -

*point of a.* : صف بندی کا مقام ؛ وہ مقرر مقام جہاں فوجیں صف بندی شروع کریں —

**Appurtenance**, *n.* : (۱) ساز و سامان ؛ اثاثہ - (۲) لوازمات ؛ لواحقات - (۳) متعلقات -

**Appurtenant**, *a. & n.* : (کسی چیز سے) متعلق ؛ متعلق (جمع : متعلقات) ؛ موزوں ؛ مناسب ؛ برمحل -

**Apricot**, *n.* : خوبانی (یہ انگریزی لفظ دراصل عربی البرقوق سے بنا ہے گو کہ عربی میں یہ لفظ یونانی سے آیا تھا) -

**April**, *n.* : شمسی سال کا چوتھا مہینا ؛ اپریل ؛ نیسان۔

*A.-fool* : وہ جسے لوگ یکم اپریل کو بنائیں ؛ اپریل فول -

*A.-fool-day* : وہ دن جب اپریل فول کا مذاق ہوتا ہے ؛ یکم اپریل -

*a priori*, *adv.&a.* : (۱) قیاساً ؛ قیاسی ؛ اوّلی ؛ علت سے معلول کی طرف جانا ؛ قیاس قبل از وقوع - (۲) استخراجاً ؛ استخراجی - (۳) (عام معنوں میں) قیاساً -

**apriority**, *n.* : قیاسی استدلال ؛ استخراج -

**Apron**, *n.* : (۱) وہ کپڑا جو کام کے وقت لباس کی حفاظت کے لیے آگے کی طرف باندھ لیتے ہیں ؛ پیش بند - (۲) منصب کی وردی جیسے : –*Dean's a.*, *Bishop's a.* (۳) برساتی ؛ چمڑے کی پوشش جو کھلی گاڑی میں ٹانگوں پر ڈالتے ہیں ؛ پانو پر ڈالنے کی پوستین - (۴) ہنس یا بطخ کے پیٹ کی کھال جسے چیر کر بھوننے کے لیے مسالہ بھرتے ہیں -

*tied to a.-strings of* (wife, mother, &c.): (محاورہ) آنچل سے بندھا ہوا ؛ کمر بند میں بندھا ہوا (ماں، بیوی، وغیرہ کے) اماں کا دلارا ؛ زن مرید ؛ مرید ؛ بس میں ؛ انگلی کے اشارے ناچنے والا ؛ کٹھ پتلی -

**aproned**, *a.* : وردی پوش ؛ جُبہ پوش ؛ پیش باندھے ہوئے -

**apronful**, *n.* : پیش بند بھر ؛ دامن بھر ؛ جھاڑن بھر -

**Apropos**, *adv.*, *a.*, *n.* : (۱) کام کا ؛ گوں کا - (۲) دربارہ - (۳) مناسب ؛ موزوں ؛ برمحل ؛ برموقع -

**Apse**, *n.* : نیم توسی یا کثیر الاضلاع طاق ؛ جو محراب دار ہو یا جس کی چھت گنبد نما ہو (خاص کر گرجا میں) -

**Apsidal**, *a.* : محرابی ؛ محراب نما -

**Apsis**, *n.* (pl. *apsides*) : کسی سیارے کے نقاط اوج و حضیض ؛ (نقاط راس و ذنب ؛ اوج و حضیض قمر -

*line of aa.* : وہ خط جو اوج اور حضیض کے نقطوں کو ملائے ؛ اوج اور حضیض کا محور -

**Apt**, *a.* : (۱) مناسب ؛ موزوں ؛ ٹھیک ؛ درست ؛ چسپاں - (۲) مائل بہ ؛ راغب ؛ جھکا ہوا - (۳) طباع ؛ ذکی الفہم ؛ فوریس -

**aptly**, *adv.* : موزوں طریقے پر ؛ مناسب طور پر ؛ ٹھیک ؛ فراست یا طباعی سے -

**aptness**, *n.* : مناسبت ؛ موزونیت ؛ درستی ؛ میلان ؛ رغبت ؛ رجحان -

**Apterous**, *a.* : (۱) بے پر ؛ بے بازو ؛ عدیم الاجنحہ - (۲) (نباتیات) بے غشاوی ؛ بے جھلا ؛ لنتوریا -

**Apteryx**, *n.* : نیوزیلینڈ کا ایک پرندہ ہنس کے برابر جس کے بازو ٹھٹھرے ہوئے ہوتے ہیں اور دم نہیں ہوتی ؛ نیوزیلینڈ کا لنتورا پرندہ -

**Aptitude**, *n.* : (۱) مناسبت ؛ موزونیت ؛ درستی - (۲) طبعی میلان ؛ فطری رجحان ؛ قدرتی اُنس یا رغبت - (۳) قابلیت ؛ صلاحیت -

*aqua*, *n.* : ماء (پانی) -

*a. fortis* : قطورونی ترشہ ؛ نائٹرک ایسڈ –

*a. regia* : ( کیمیا ) ماء شاہی ؛ نائٹرک اور ہائیڈ روکلورک ترشوں کا مرکب جس میں سونا اور پلاٹینم حل ہو جاتے ہیں –

**Aquamarine,** *n.* : (۱) نیلگوں بلور – (۲) نیلگوں سبز رنگ والا –

**Aquarelle,** *n.* : ایک قسم کی تصویر جو چینی روشنائی اور پتلے مائی رنگوں سے بنائی جاتی ہے ؛ آب رنگ ( تصویر ) –

**Aquarium,** *n.* ( pl. *-iums, -ia* ) : (۱) پنگھر ؛ آبی پودے یا جانور پالنے کا حوض ؛ مچھلی گھر ؛ جلج سال – (۲) وہ نمائش گھر جہاں جلج سال ہو –

**Aquarius,** *n.* : (۱) صورت البروج ؛ وہ صورت جس میں آفتاب ، ماہتاب اور سیارے گردش کرتے رہتے ہیں – (۲) گیارواں برج ساکب الماء ؛ کنبھ ؛ دلو ؛ جس میں سورج ۲۱ جنوری کو داخل ہوتا ہے –

**Aquatic,** *a.* & *n.* : (۱) دریائی ؛ آبی ؛ مائی ( پودے یا جانور جو پانی میں اُس کے نزدیک اُگیں یا رہیں ) – (۲) آبی یا پانی کے ( کھیل ) جو پانی کے اندر یا اوپر ہوں –

**Aquatint,** *n.* : قلم کاری ؛ منبت کاری ؛ تانبے کی کھدائی کا طریقہ ( جس میں ایک عرق اور شورے کا تیزاب استعمال کیا جاتا ہے ) –

**Aqua-vitae,** *n.* : برانڈی ؛ تیز شراب ، خاص کر پہلی کشید کی ؛ یک آتشہ –

**Aqueduct,** *n.* : (۱) نہر ؛ پکا نالا ؛ کاریز – (۲) نالی ؛ نلکی – (۳) چھوٹی نالی ، خاص کر وہ جو ڈھیل جانوروں کے سروں میں ہوتی ہے –

**Aqueous,** *a.* : (۱) مرطوب ؛ مائی ؛ آبی ؛ پانی کا یا پانی کے متعلق – (۲) ( ارضیات ) پانی کی بنائی ہوئی پن کٹی ، جیسے پن کٹی چٹانیں – *a. rocks*

**Aquiline,** *a.* : (۱) عقابی ؛ عقاب کے متعلق – (۲) عقاب سا ؛ عقاب کی طرح ، جیسے مڑی ہوئی ناک ؛ توتے کی سی ناک *-a. nose* :

**Aquosity,** *n.* : (۱) پنیلا پن ؛ مائیت – (۲) ( متروک ) رطوبت ؛ تری ؛ سیل ؛ نمی –

**-ar,** *suf.* : ( لاحقہ ) اسم فاعل بنانے کے لیے لگایا جاتا ہے –

**Arab,** *n.* & *a.* : (۱) عرب ؛ ملک عرب کا باشندہ – (۲) عربی گھوڑا ؛ تازی – (۳) ( *Adj.* ) عربی ؛ تازی –

*street a.* : – گلیوں میں پڑا پھرنے والا ؛ آوارہ گرد ؛ لگھرا بچہ

**Arabesque,** *a.* & *n.* : (۱) عربی – (۲) عجیب و غریب ؛ گورکھ دھندے کا سا – (۳) بیل بوٹے ؛ طغرائی شکل کی گلکاری ( پیچ درپیچ خطوط یا پھول پتی کا اُبھرواں یا رنگین کام ) –

**Arabian,** *a.* & *n.* : (۱) عربی ؛ ملک عرب کا –

*A. bird* : عنقا –

*A. nights* : کتاب " الف لیلہ " ( ہزار راتیں یعنی کہانیاں )

**Arabic,** *a.* & *n.* : (۱) عربی – (۲) عربی زبان

*A. numerals* : عربی اعداد ؛ ہندسے ( ۱ ، ۲ ، وغیرہ ) –

*gum A.* : گوند ؛ صمغ عربی ( جو ببول کی بعض قسموں سے رستا ہے ) –

**Arabist,** *n.* : عربی داں ؛ عربی خواں ؛ عربی زبان کا محقق ؛ عرب شناس –

**Arable,** *a.* & *n.* : ( اراضی ) قابل کاشت ؛ قابل زراعت ؛ زرعی ؛ زراعتی –

**Arachnid,** *n.* : حیوانیات میں خاندان کا نام جس میں مکڑی ، بچھو ، وغیرہ شامل ہیں ؛ ارکنید (ج) –

**Arachnoid,** *a.* & *n.* : (۱) ( نباتیات ) روئیں دار ؛ ریشہ دار – (۲) وہ جالا یا جھلی جو dura mater ( ام جافیہ ) کے نیچے ہوتی ہے اور جس میں دماغ اور نخاع ملفوف ہوتا ہے ؛ جھلی ( دماغ کی ) –

**Aramaic,** *a.* & *n.* : ( زبان ) آرامی ( سامی زبانوں کی شمالی شاخ جس میں سریانی اور کلدانی داخل ہیں ) –

**Araneidan,** *a.* & *n.* : مکڑیلا ؛ مکڑیلی جنس کا فرد ؛ جنس ارانید کا ایک فرد –

**Araucaria,** *n.* : چلی ( جنوبی امریکا ) کے صوبۂ اراکو کا صنوبر کی قسم کا درخت ؛ اراکوی صنوبر –

**Arbalest, Arblast,** *n.* : کل کمان ؛ کلدار کمان ؛ وہ کمان جس کا چلہ ایک کل سے کھینچا اور چھوڑا جاتا ہے –

**Arbiter,** *n.* : (۱) منصف ؛ جج ؛ فیصلہ کرنے والا – (۲) حکم ؛ ثالث ؛ پنچ – (۳) مختار کل ؛ سیاہ سفید کا مالک –

**Arbitrage,** *n.* : ہنڈی کا کاروبار ؛ ہنڈی کا بیوپار

**Arbitral,** *a.* : ثالثانہ ؛ پنچایتی ؛ ثالثی کے متعلق –

**Arbitrament, -ement,** *n.* : (۱) ثالثی فیصلہ ؛ پنچایتی فیصلہ ؛ بذریعہ ثالث کسی کارروائی کا فیصلہ – (۲) ناطق فیصلہ ؛ حکم محکم ؛ حکم آخر –

**Arbitrary,** *a.* : (۱) بے قاعدہ ؛ من مانا ؛ بے اصول – (۲) بے روک ٹوک ؛ بے باکانہ ؛ بے دھڑک ؛ ظالمانہ ؛ خود مختارانہ ؛ مستبدانہ – (۳) ( قانون ) حسب اختیار تمیزی –

**arbitrarily,** *adv.* : بے اصولی کے ساتھ ؛ بے باکانہ ؛ ظالمانہ ؛ مستبدانہ طور پر –

**arbitrariness,** *n.* : بے اصولی ؛ استبدادیت ؛ مطلق العنانی –

**Arbitrate,** *v.t.* & *i.* : ثالثی فیصلہ کرنا ؛ پنچایتی فیصلہ کرنا –

**Arbitration,** *n.* : ثالثی فیصلہ ؛ پنچایتی فیصلہ ؛ وہ فیصلہ جو بذریعہ حکم کیا جائے –

*a. of exchange* : تعین شرح تبادلہ ؛ دو رائج زروں کے بالواسطہ مبادلے کی شرح مقرر کرنا –

**Arbitrator,** *n.* : ثالث ؛ حکم ؛ بچولیا ؛ پنچ

**arbitratorship,** *n.* : ثالثی یا حکم ہونا ؛ پنچ ہونا

**Arbitress,** *n.* : (۱) ثالثہ ؛ پنچ ؛ وہ عورت جو حکم ہو ؛ بیچ بچاو کرنے والی – (۲) مختار کل ؛ سیاہ سفید کی مالک –

**Arbor,** *n.* : (۱) مشین کا ٹیکا ؛ کل ٹیک سہارا – (۲) دُھرا ؛ دُھری ؛ محور –

**Arboraceous,** *a.* : (۱) شجر کا سا ؛ شجر کی طرح ؛ روکھ سا – (۲) جس میں درخت اُگے ہوئے ہوں ؛ شجر دار ؛ درختوں والا –

**Arboreal,** *a.* : شجری ؛ درخت کا ؛ روکھ باسی –

**Arboreous** : (۱) شجردار – (۲) شجری ؛ درخت کے متعلق – (۳) درخت سا ؛ شجر نما ؛ شجر سا ؛ درخت کی طرح ( شکل و نمو کے اعتبار سے ) –

**Arborescent,** *a.* : (۱) شجر نما ؛ شجر صفت ؛ شجر سا ؛ درخت کی طرح ( شکل و نمو کے اعتبار سے ) – (۲) ( تعمیر ) شاخدار ؛ شاخ ساں –

**arborescently**, *adv.*: درختوں کی طرح سے ؛ شاخدار طرز سے متعلق -

**Arboriculture**, *n.*: علم الاشجار ؛ شجریات ؛ درخت اور جھاڑیوں کی کاشت؛ درخت لگانے کا فن -

**arboricultural**, *a.*: شجریاتی ؛ پیڑ لگانے کے متعلق -

**arboriculturist**, *n.*: ماہر شجریات ؛ ماہر علم الاشجار ؛ درخت لگانے کے فن کا ماہر -

**Arborization**, *n.*: (۱) (معدنیات و کیمیا) شجرنما قلمیں ؛ وہ درخت کی سی شکل جو قلموں (crystals) کے اجتماع سے پیدا ہو جاتی ہے - (۲) (تشریح) شعری نسوں کی شجری اشکال ؛ تشجیر جال ؛ نساجال یعنے وہ درخت کی سی شکلیں جو اندرونی یا بیرونی طور پر شعری نسوں کے پھولنے کی وجہ سے پیدا ہوجاتی ہیں -

**Arbor vitae**, *n.*: سدا بہار -

**Arbour**, *n.*: منڈوا ؛ کنج (جو درختوں اور بیلوں کے سائے سے بن جاتا ہے) -

**arboured**, *a.*: درختوں سے ڈھکا ہوا یا شجرپوش (کاشانہ) -

**Arbutus**, *n.*: سدا بہار درختوں کی ایک جنس جس میں اسٹرابیری بھی شامل ہے -

**Arc**, *n.*: (۱) قوس ؛ دائرے یا کسی اور خط منحنی کے محیط کا ٹکڑا - (۲) وہ حصہ جو دو متوازی خطوط منحنی کے درمیان ہو ؛ قوس -(۳) (برقیات) قوس -

*diurnal, nocturnal*, *a.*: قوس آفتاب؛ قوس ماہتاب (وہ قوس جس پر آفتاب ، ماہتاب ، وغیرہ طلوع سے غروب تک متحرک رہتے ہیں) -

**Arcade**, *n.*: (۱) چھتا ؛ وہ رستہ جس پر محراب بنی ہو - (۲) چھت دار رستہ ؛ مسقف رستہ ؛ خاص کر وہ جس کے ایک یا دونوں طرف دکانیں ہوں -(۳) (تعمیر) ہم سطح محرابوں کا سلسلہ ؛ چھتا -

**arcaded**, *a.*: چھتے دار ؛ محرابوں دار -

*Arcades ambo*: (فقرہ) دونوں بدمعاش -

**Arcadian** *a. & n.*: آرکادی؛ دیہاتی؛ کامل دیہاتی (زندگی) - (قدیم یونان کے علاقے آرکادیا سے جہاں کے لوگوں کا سادہ تمدن مشہور تھا) -

**Arcady, -adia**, *n.*: دہقانی فردوس -

**Arcanum**, *n.*: (عموماً جمع میں *-na*) بھید ؛ اسرار ؛ راز -

**Arch**, *n.*: (۱) محراب؛ کمان؛ قوس -(۲) خمدار در -(۳) قالب دار چھت -

*archway*, *n.*: محرابی دروازہ؛ کمانچہ ؛ چھتا ؛ محراب دار رستہ

**archwise**, *adv.*: کمان یا محراب کی طرح سے -

**Arch**, *v. t. & i.*: (۱) محراب بنانا ؛ کمان بنانا - (۲) چھانا ؛ محراب باندھنا؛ محراب کا قالب باندھنا؛ ڈاٹ لگانا -

**Arch**, *a.*: ' چھٹا ہوا ؛ پرلے درجے کا ؛ پرلے سرے کا (عیار ، چالاک ، مکار ، شوخ ، چنچل ، شریر ، بدمعاش ، وغیرہ) -

**archly**, *adv.*: عیارانہ ؛ شوخی اور شرارت کے ساتھ -

**archness**, *n.*: عیاری؛ ہوشیاری ؛ چالباپن ؛ شوخی -

**Arch** *pref.*: (سابقہ) خطابوں اور القابوں میں بمعنی بڑا ؛ سردار ، سر ، مہا ، مشہور ، پہلا ، متقدم ، خاص ، اصلی -

**Archaean** (-K-), *a.*: (ارضیات) قدیم ترین دور سے متعلق -

**Archaeology**, *n.*: اثریات ؛ علم آثار قدیمہ ؛ عتیق چیزوں کا مطالعہ (خاص کر تاریخی زمانے سے پہلے کے متعلق) -

**archaeologic(al)**, *aa.*: اثری ؛ آثار قدیمہ سے متعلق -

**archaeologically**, *adv.*: اثریانہ ؛ آثار قدیمہ کی رو سے -

**archaeologist**, *n.*: اثریات داں ؛ اثری ؛ آثار قدیمہ کا ماہر -

**Archaic**, *a.*: (۱) پرانا ؛ ابتدائی ؛ فرسودہ ؛ قدیم ؛ کہنہ ؛ دقیانوسی - (۲) (زبان کے متعلق) متروک ؛ متروک الاستعمال؛ نادرالاستعمال -

**archaically**, *adv.*: شاذ طور پر -

**Archaism**, *n.*: (۱) دقیانوسیت ؛ قدامت پسندی (خاص کر زبان اور فن میں) - (۲) لفظ یا محاورہ -

**archaist**, *n.*: متروک پسند ؛ متروک الفاظ استعمال کرنے والا -

**archaistic**, *a.*: متروکی ؛ متروکات سے متعلق -

**Archaize**, *v. t. & i.*: (۱) (تکلف سے) متروک (پرانے) ڈھنگ کی عبارت لکھنا؛ متروک لفظوں کا استعمال کرنا - (۲) (*Trans.*) متروک بنانا یا قرار دینا -

**Archangel**, *n.*: (۱) رئیس الملائکہ ؛ فرشتوں میں سب سے بڑا - (۱) خاردار پودا جس کے چھونے سے جلن پیدا ہوتی ہے - (۲) ایک قسم کا کبوتر -

**archangelic**, *a.*: سب سے بڑے فرشتے کا -

**Archbishop**, *n.*: اسقف اعظم ؛ صدر اسقف ؛ لاٹ پادری -

**archbishopric**, *n.*: اسقفی مقام ؛ اسقف اعظم کی جائے سکونت ؛ حلقہ اسقف اعظم -

**Archdeacon**, *n.*: مذہبی عہدہ‌دار جو اسقف کے نیچے ہوتا ہے -

**archdeaconship**, *n.*: آرچ ڈیکن کا عہدہ -

**Archdeaconry**, *n.*: آرچ ڈیکن کی جائے سکونت یا عہدہ یا اُس کا حلقہ اقتدار یا ماتحت علاقہ -

**Archdiocese**, *n.*: اسقف اعظم کا ماتحت علاقہ -

**Archduchess**, *n.*: (۱) آرچ ڈیوک کی بیوی - (۲) قیصر آسٹریا کی بیٹی -

**Archduke**, *n.*: قیصر آسٹریا کا بیٹا -

**archducal**, *a.*: آرچ ڈیوک کا -

**archduchy**, *n.*: آرچ ڈیوک کا علاقہ -

**Arch-enemy**, *n.*: (۱) خاص دشمن ؛ بڑا دشمن - (۲) شیطان؛ ابلیس-

**Archer**, *n.*: (۱) تیرانداز ؛ کماندار -(۲) قوس؛ رامی ؛ نواں برج-

**archery**, *n.*: فن تیر اندازی -

**Archetype**, *n.*: نقش اول ؛ اصل؛ اُمّ ؛ ابتدائی نمونہ-

**archetypal**, *a.*: اصلی ؛ بنیادی ؛ اولیں -

**archetypally**, *adv.*: اصلاً ؛ ابتداءً

**Arch-fiend**, *n.*: شیطان ؛ ابلیس -

**Archidiaconal** (-K-), *a.*: آرچ ڈیکن سے متعلق -

**Archiepiscopal**, *a.*: اسقف اعظم سے متعلق ؛ صدراسقفی -

**Archil**(-tsh-,-K), *n.*: بنفشی رنگ (جو مختلف قسم کی بناس پتیوں سے نکالا جاتا ہے)؛ بناس پتی رنگ ؛ نباتی رنگ -

**Archimandrite** (–K–), *n.*: صدر خانقاہ؛ مہنت؛ یونانی کلیسا

میں خانقاہ کا ناظم -

**Archimedean** (– k –), *a.* : ارشمیدی ؛ ارشمیدس ( یونانی ریاضی داں ) کے مُتعلق -

*A. screw* : ارشمیدی پیچ ؛ ایک آلہ ہوتا ہے جس میں ایک نلکی پیچ کی شکل میں اسطوانے کے گرد لپیٹ دی جاتی ہے اور اس کے ذریعے پانی اوپر لاتے ہیں -

**Archipelago** (– k –), *n.* : (۱) بحیرہ ایجین - (۲) بحر کثیر الجزائر ؛ ایسا سمندر جس میں متعدد جزیرے ہوں - (۳) مجمع الجزائر ؛ ٹاپوؤں کا جھنڈ -

**Architect** (– k –), *n.* : (۱) فن عمارت کا ماہر - (۲) میر عمارت جو نقشے تجویز کرتا اور کام کی نگرانی کرتا ہے - (۳) معمار ؛ موجد ؛ کرتا ( خاص کر ) خالق ؛ خلاق عالم - (۴) ( مجازاً ) بنانے والا ؛ کار ساز ؛ تعمیر کن ؛

*a. of his own fortunes* : جیسے -

**architective**, *a.* : معمارانہ ؛ تعمیری ؛ فن تعمیر کے متعلق -

**Architectonic**, *a.* : (۱) عمارتی ؛ معمارانہ ؛ تعمیری ؛ تعمیر یا معمار کے متعلق - (۲) تعمیری ( تخریبی کا ضد ) ؛ اصلاحی - (۳) نگراں کارانہ ؛ ناظمانہ - (۴) متعلق بہ تنظیم علوم -

**architectonical**, *a.* : علم تنظیم العلوم کے متعلق -

**architectonics**, *n.* : علم تنظیم العلوم -

**Architecture**, *n.* : (۱) علم تعمیر ؛ فن عمارت ؛ عمارت سازی کا کام - (۲) عمارت ؛ تعمیر ( جو بنائی جائے ) - (۳) طرز عمارت ؛ طرز تعمیر - (۴) تعمیر ؛ عمارت سازی ؛ عمارت بنانا -

**architectural**, *a.* : عمارتی ؛ تعمیری -

**architecturally**, *adv.* : فن تعمیر کی رو سے -

**Architrave**, *n.* : (۱) سرغول - (۲) دروازے یا دریچے کے آس پاس کے حصے - (۳) محراب کے بیرونی نقش و نگار ؛ وہ نقش و نگار جو کمانوں کی بیرونی جانب ہوتے ہیں -

**Archive** ( – kiv ), *n.* ( usu. pl. ) : (۱) محافظ خانہ ؛ دفتر خانہ ؛ جہاں سرکاری کاغذات رکھے جاتے ہیں - (۲) پرانے کاغذات ؛ قدیم تاریخی دستاویزیں -

**Archivist** (– ki –), *n.* : مہتمم محافظ خانہ ؛ محافظ خانہ ؛ محافظ دفتر ؛ پرانے دفتر کا ناظم -

**Archivolt** (– k –), *n.* : (۱) محراب کی اندرونی قوس ( یا خم ) جو دونوں داسوں کے درمیان ہو - (۲) اندرونی قوس کے نقش و نگار -

**Archon** (– k –), *n.* : (۱) آرکن ؛ ایتھنس کے نو میجسٹریٹوں میں سے ایک - (۲) حاکم ؛ حکمراں ؛ صدر -

**archonship**, *n.* : آرکن کا عہدہ ؛ زمانہ حکومت -

**Arctic**, *a.* : شمالی ؛ اُترکا ؛ قطب شمالی کا -

*A. circle* : دائرۂ قطب شمالی ؛ ۶۶ درجے ۳۲ دقیقے ( شمالی ) کا متوازی خط -

**Arcturus**, *n* : سماک رامح ( ستاروں کے ایک جھمکے کا روشن ترین ستارہ ) -

**Arcuate (d)**, *a.* : (۱) کمان کی طرح جھکا ہوا ؛ کمان نما ؛ قوسی - (۲) قوس دار ؛ کمان دار ؛ محراب دار -

**–ard**, *suf.* : ( لاحقہ ) اسم فاعل بنانے کے کام آتا ہے ، خاص کر تحقیری اسما ؛ جیسے : *sluggard, drunkard* وغیرہ

**Ardent**, *a.* : (۱) گرم ؛ جلتا ہوا ؛ سرخ انگارا ؛ آتشین - (۲) تپانے والا - (۳) مستعد ؛ پر شوق ؛ سر گرم - (۴) تند ؛ پر جوش ؛ جوش انگیز ( آدمی یا جذبات ) -

*a. spirits* : الکحلی شرابیں -

**ardency**, *n.* : گرمی ؛ جوش ؛ سر گرمی ؛ تندی ؛ مستعدی -

**ardently**, *adv.* : سرگرمی سے ؛ جوش سے ؛ مستعدانہ -

**Ardour**, *n.* : (۱) شدت کی گرمی ؛ تیز گرمی - (۲) گرمی جذبات ؛ گرم جوشی ؛ پر جوش جذبہ - (۳) لگن ؛ دھن ؛ اِشتیاق ؛ سر گرمی ؛ جوش -

**Arduous**, *a.* : (۱) ڈھلواں ؛ ڈھالو - (۲) کٹھن ؛ دشوار ؛ سخت ؛ محنت طلب - (۳) جوشیلا ؛ محنتی ؛ جانفشانی اور تندھی سے کام کرنے والا ؛ محنت شاقہ اُٹھانے والا ؛ جفاکش ؛ زحمت کش ؛ تندہ -

**arduously**, *adv.* : محنت سے ؛ جوش سے ؛ سرگرمی سے -

**arduousness**, *n.* : تندھی ؛ جانفشانی ؛ جوش ؛ محنت ؛ سرگرمی ؛ سختی ؛ کٹھن پنا ؛ کسالا -

**are**, *n.* : آر ؛ فرانس کے مربع پیمانے کی میٹری اکائی ، ایسا مربع جس کا ایک ضلع ۱۰ میٹر کا ( یعنی ۱۱۹٫۶ مربع گز ) ہو -

**Are** : دیکھو BE -

**Area**, *n.* : (۱) اراضی ؛ زمین - (۲) مسطح میدان ؛ ہموار زمین - (۳) نشیبی صحن کا حصہ - (۴) رقبہ -

**Areca**, *n.* : (۱) کھجوروں کی ایک قسم ؛ چھالیا یا سپاری کا درخت -

*a. -nut* : چھالیا ؛ سپاری -

**Arena**, *n.* ( pl. *-as* ) : (۱) اکھاڑا ؛ میدان ؛ دنگل - (۲) ( مجازاً ) عرصۂ کارزار ؛ میدان کار زار ؛ میدان عمل ؛ پیکار گاہ -

**Arenaceous**, *a.* : (۱) ریت کا سا ؛ ریگ آسا - (۲) ریتیلا ؛ ریگستانی -

**arenose**, *a.* : ریت بھرا ؛ ریت ملا ؛ جس میں ریت شریک ہو -

**Areola**, *n.* ( pl. *-as* ) : (۱) بہت ذراسی جگہ ؛ تل برابر جگہ - (۲) وہ جگہ جو نسیجوں ( tissues ) کے درمیان ہوتی ہے - (۳) ہالہ ؛ حلقہ ؛ گھیرا ؛ گول جگہ ( جیسی بھٹنی کے گرد ہوتی ہے ) - (۴) ( حیاتیات ) مرکزہ ؛ درختوں کے خلیوں کا مرکز -

**areolar, areolate**, *aa.* : حلقہ دار ؛ خلوی ؛ قطعہ دار ؛ کثیر الاقطاع -

**areolation**, *n.* : خلویت ؛ اِنفراج -

**Areopagite** ( – g – ), *n.* : ( یونان ) رکن عدالت فوجداری ؛ اریوپے گس کی عدالت کا رکن -

دیکھو AREOPAGUS -

**Areopagus**, *n.* : ایتھنس ( یونان ) کی ایک پہاڑی جہاں اعلی عدالت فوجداری کا اجلاس ہوتا تھا ؛ اعلی ترین عدالت فوجداری -

*arete* ( -at ), *n.* : کگر ؛ پہاڑ کا بہت ڈھلوان کنارہ -

**Argala**, *n.* : ہرگلا ؛ سارس ؛ ایک قسم کا آبی پرندہ -

**Argali**, *n.* : ایشیائی جنگلی بھیڑ -

**Argand**, *n.* : (۱) ارگنڈی لمپ ؛ ایک قسم کا لمپ جس کی بتی اسطوانے کی طرح ہوتی ہے - (۲) ارگنڈی گیس لمپ - ( " ارگنڈ " موجد کا نام ) -

**Argent**, *n.* & *a.* : سیمین ؛ نقرئی ؛ روپہلا (*adj.*) نقرہ ؛ چاندی ؛

**Argentiferous**, *a.* : نقرہ دار ؛ جس سے چاندی نکلتی ہو؛ سیم ور -

**Argentine**, *a.* & *n.* : (۱) نقرئی ؛ چاندی کا - (۲) نقرئی ؛ رپہلا ؛ چاندی کا سا ؛ سیمین - (۳) مصنوعی یا نقلی چاندی- (۴) نقرئی کھپرے ؛ مچھلی کے گول نقرئی رنگ کے چھلکے ؛ رُپہلے چھلکے ؛ فلس - (۵) (معدنیات) سلیٹ متی ؛ چمکدار متی جس سے سلیٹ بنتی ھے -

**Argil** ( -j- ), *n.* : چکنی متی ؛ برتن بنانے کی متی -

**argillaceous**, *a.* : کمھاری متی -

**Argle-bargle**, *v. i.*, & *n.* : بحث مباحثہ؛ بحث کرنا -

**Argol**, *n.* : شراب کی تلچھٹ جو پیپوں کے کناروں پر جم کر سخت ھو جاتی ھے -

**Argon**, *n.* : ارگون ؛ ایک گیس ؛ جو ھوا کی ترکیب میں داخل ھے -

**Argonaut**, *n.* : (۱) اُن سورماؤں میں سے ایک کا نام جو یونانی قصے کے ھیرو یا سون کے ساتھ سنھری اون کی تلاش میں نکلے تھے - نیز (جمع میں) وہ تمام سورما - (۲) ایک قسم کا گھونگا -

**Argonautic**, *a.* : ارگونات سے متعلق -

**Argosy**, *n.* : (۱) (تاریخ و شعر) بڑا تجارتی جہاز (خاص کر رگوسا اور وینس کا) - (شعر) جہاز ؛ مہم -

**Argot** (-go), *n.* : بولی ؛ زبان ؛ لہجہ؛ کسی فرقے (خاص کر چوروں) کی زبان -

**Argue** (-u), *v. t.* & *i.* : (۱) ثابت کرنا ؛ ظاھر کرنا ؛ ٹھیرانا ؛ دلالت کرنا - (۲) دعوی کرنا ؛ دلیل لانا ؛ بحث کرنا - (۳) حجت کرنا ؛ دلیل لانا - (۴) بحثنا ؛ اُلجھنا ؛ کٹ حجتی کرنا -

**arguable**, *a.* : قابل بحث -

*a. a person into, out of* : مائل کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ تحریص دینا ؛ پرچانا ؛ پھسلانا -

*a. it away* : حجت سے توڑ دینا ؛ دلیل سے رفع کرنا ؛ بحث میں اُڑا دینا -

**Argument**, *n.* : (۱) دلیل ؛ دعوی ؛ حجت ؛ وجہ ؛ موجھہ - (۲) (منطق) قیاس کی حد اوسط ؛ برھان - (۳) قوت اِستدلال ؛ عمل اِستدلال - (۴) بحث مباحثہ ؛ مناظرہ - (۵) خلاصہ ؛ تلخیص (کسی کتاب کے موضوع کی) -

*a.* (usu. ***argumentum*** ) *ad crumenam*: دلیل الی الحرص (ایسی دلیل جس میں حرص سے فائدہ اُٹھایا جائے) -

*a.*(usu. ***argumentum***)*ad hominem*: دلیل مرافع الی الشخص (ایسی دلیل جس میں کسی خاص مخالف کی سیرت یا حالات سے فائدہ اُٹھایا جائے) -

*a.* ( usu. ***argumentum*** ) *ad ignorantiam* : دلیل الی الجھل (ایسی دلیل جس میں مخالف کی عدم واقفیت سے فائدہ اُٹھایا جائے) -

**Argumentation**, *n.* : (۱) مناظرہ ؛ مکالمہ ؛ باقاعدہ بحث - (۲) بحث مباحثہ -

**Argumentative**, *a.* : (۱) منطقی ؛ مدلل - (۲) بحثنے کا شوقین ؛ حجتی ؛ منطقی ؛ منطق چھانٹنے والا -

**argumentatively**, *adv.* : مدلل طریقے پر ؛ منطقی طریقے سے ؛ بدلیل -

**argumentativeness**, *n.* : حجتی پن ؛ منطقی پن ؛ بحث کا شوق -

**Argus**, *n.* : (۱) آرگس (قصے کہانیوں میں) جس کی سو آنکھیں تھیں ؛ ھزار چشم - (۲) چوکس ؛ چوکنا (نگہبان) -

*a. -eyed* : چوکس ؛ چوکنا ؛ آنکھیں کھلی رکھنے والا -

*a. -shell* : چتی دار کوڑی -

**Argute**, *a.* : (۱) تیز نظر ؛ تیز ؛ چالاک ؛ عیار ؛ چلتا پرزہ ؛ کائیاں - (۲) (آوازوں کے متعلق) سخت ؛ کرخت ؛ تیز -

**Argyr-, Argyro-**(*-ji-*) : (ترکیب میں) چاندی ؛ نقرہ ؛ سیم ؛ جیسے : چاندی کا زھر

*argyria* :

*argyranthous* : سیم گلا ؛ نقرئی رنگ کا پھول رکھنے والا

*argyrophyllous* : سیم برگا ؛ نقرئی رنگ کی پتیاں رکھنے والا

*aria* (ar), *n.* : (موسیقی) ھوا -

**Arian**, *a.* & *n.* : آریوسی ؛ اسکندریہ کے آریوس (چوتھی صدی) کا پیرو جو اِس مسئلے کا منکر ھے کہ عشاے ربانی میں حضرت عیسی شراب اور روٹی کے ساتھ خود بھی جسماً موجود ھوتے ھیں -

**Arianism**, *n.* : آریوسیت ؛ آریوسی پن -

**Arianize**, *v. t* & *i.* : آریوسی ھونا یا بنانا -

**–arian**,*suf.* : (لاحقہ) صفات بنانے کے کام آتا ھے (خاص کر کسی فرقے کے رکن کے لیے) ؛ جیسے *humanitarian*, *–vegetarian* اُردو میں اِس کا قریب ترین موادت یاے نسبتی (ی) ھے -

**Arid**, *a.* : (۱) سوکھا ؛ خشک ؛ بے رطوبت ؛ یا بس ؛ تپتا ھوا (لغوی اور مجازی معنے) - (۲) (زمین کے متعلق) بنجر؛ ویران ؛ خشک ؛ خالی ؛ بے برگ و گیاہ -

**aridity, aridness**, *nn.* : خشکی ؛ بنجر پن ؛ یبوست ؛ سوکھا پن -

**Ariel**, *n.* : ایک قسم کا غزال جو مشرقی ایشیا اور افریقہ میں پایا جاتا ھے - [عربی لفظ "ایّل" سے بنا ھے]

**Aries**, *n.* : بارہ برجوں میں سے پہلا برج ؛ حمل ؛ میکھ؛ برہ -

**Aright** *adv.* : صحیح ؛ درستی کے ساتھ ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ صحت سے ؛ صحیح طور پر -

**–arious**, *suf.* : (لاحقہ) مرکب صفت (دیکھو -ARY) بنانے کے کام آتا ھے -

**Arise**, *v. i.* : (۱) (متروک) اُٹھنا ؛ اُٹھ کھڑے ھونا - (۲) (شعر) پھر زندہ ھونا ؛ از سر نو زندہ ھونا ؛ قبر سے باھر نکلنا ؛ محشور ھونا - (۳) (متروک) مسموع ھونا ؛ سنائی دینا - (۴) ابتدا ھونا ؛ پیدا ھونا ؛ نکلنا - (۵) پیدا ھونا ؛ تولد ھونا - (۶) توجہ یا نظر میں آنا ؛ سامنے آنا - (۷) منتج ھونا ؛ پیدا ھونا ؛ نکلنا (بطور نتیجے کے کسی چیز سے) - (۸) ظھور میں آنا -

**Arista**, *n.* : ریشے ؛ بال (اناج کی بالی وغیرہ کے) -

**Aristate**, *a.* : بال دار -

**Aristocracy**, *n.* : (۱) اشرافیہ (یعنی بہترین افراد کی حکومت) - (۲) خواصیہ ؛ چند خواص کی حکومت - (۳) وہ مملکت جس پر ایسی حکومت ھو - (۴) طبقہ امرا جس سے ارکان حکومت کا تعلق ھو - (۵) بہترین افراد؛

اعلی ترین افراد ( باعتبار عقل و ذهانت وغیرہ ) -

**Aristocrat**, *n.* : (۱) عمدہ ؛ اشراف ؛ رکن خواصیہ - (۲) طبقہ امرا کا رکن -

**aristocratism**, *n.* : امارت پسندی -

**Aristocratic**, *a.* : (۱) اشرافی ؛ متعلق بہ اشراف یا اشرافیہ - (۲) شاندار ؛ طمطراق کا ؛ امیرانہ ؛ شاهانہ -

**aristocratical**, *a.* : شاهانہ ؛ امیرانہ -

**aristocratically**, *adv.* : امیرانہ طور پر -

**Aristotelian, - telean**, *aa. & nn.* : ارسطاطالیسی ( فلسفۂ ارسطو کا محقق ) -

**Arithmetic**, *n.* : (۱) علم حساب ؛ گنت - (۲) حساب دانی؛ گنتی ؛ شمار - (۳) حساب کی کتاب -

**arithmetician**, *n.* : حسابی ؛ حساب داں -

**Arithmetical**, *a.* : حسابی ؛ علم حساب کا -

*a. progression* : سلسلۂ حسابیہ ؛ اعداد کا ایک سلسلہ جس میں مقررہ مقدار سے کمی بیشی هوتی هے جیسے ۱ ، ۲ ، ۳ ، ۴ وغیرہ ، ۹ ، ۷ ، ۵ ، ۳ وغیرہ -

**arithmetically**, *adv.* : از روے حساب؛ حساب کے طریقے سے -

**Arithmometer**, *n.* : حساب پیما ؛ آلۂ حساب ؛ گننے کی کل -

**-arium**, *suf.* : اسما کا لاحقہ خاص کر پرانے الفاظ میں

**Ark**, *n.* : صندوق ؛ تابوت - جاے پناہ ( مجازاً ) -

*A. of the Covenant* : تابوت یہودا ؛ لکڑی کا صندوق جس میں وہ تختیے رکھے هوتے هیں جن پر یہودیوں کے قوانین رقم هوتے هیں -

*A. of Testimony* :

*Noah's a.* : کشتی نوح ؛ کھلونے کی کشتی مع مصنوعی جانوروں کے -

**Arm**, *n.* : (۱) بازو ؛ بانھہ - (۲) جانوروں کا هاتھہ ؛ دست - (۳) آستین ؛ بانھہ ( کپڑے کی ) - (۴) بازو یا هاتھ جیسی چیز مثلاً :

*a. - chair* : بازو دار کرسی ؛ دستہ دارکرسی -

*a. - hole* : بغل ؛ لباس کا وہ حصہ جس میں سے هاتھ ڈالا جاتا هے -

*a. - in - a.* : هاتھ میں هاتھ ڈالے هوئے -

*a. of lever, balance* : ( بیرم یا میزان کا ) بازو یا اُس کی ساق -

*a. of the sea* : سمندر کی شاخ -

*a. - pit* : بغل ؛ شانے کا نچلا حصہ -

*fore - a.* : ساعد ؛ کہنی سے پہونچے تک کا حصہ -

*infant in aa.* : گود کا بچہ جو چلنے کے قابل نہ هو -

*keep at a.'s length* : دور هی دور رکھنا ؛ پاس نہ پھٹکنے دینا ؛ منہ نہ لگانا ؛ بے تکلف نہ هونا ؛ الگ الگ رهنا -

*secular a.* : کسی دنیاوی ( مذهبی نہیں ) عدالت کی حکومت یا اُس کا حق -

*with open aa.* : صدق دل سے ؛ خلوص سے ؛ سچے دل سے -

**armful**, *n.* : کولی بھر ؛ اتنی چیز جو کولی میں سما جاے -

**armless**, *a.* : بے بازو ؛ بے دستی -

**Arm**, *n.* ( usu. pl. ) : (۱) ( جمع ) هتیار ؛ اسلحہ؛ آلات حرب - (۲) ( واحد ) کسی خاص قسم کا هتیار - (۳) ( پیشہ ) سپاهگری - (۴) نوج ( پیادہ یا سوار ) - (۵) نشان یا علامت -

*bear aa.* : سپاهی گری کرنا ؛ سپاهی کا پیشہ کرنا -

*coat of aa.* : خاندانی نشان ؛ مارکا یا طغرا -

*fire - aa.* : آتشی اسلحہ ( جن کے جلانے کے لیے بارود کی ضرورت هو ) -

*in aa.* : مسلح ؛ هتیار بند ؛ هتیار سجے هوے یا لگائے هوے -

*King - of - Aa.* : میر حاجب -

*lay down aa.* : هتیار رکھہ دینا یا ڈال دینا ؛ جنگ ختم کر دینا -

*small-aa.* : چھوٹے اسلحہ ( جن کے لیے گاڑی کی ضرورت نہ هو ) -

*stand of aa.* : ایک سپاهی کی ضرورت بھر کے اسلحہ -

*take up aa.* : مسلح هو جانا ؛ هتیار سج لینا یا باندھ لینا ( نیز مجازاً ) -

*under aa.* : جنگی ترتیب سے ؛ هتیار باندھے هوے ؛ جنگ میں مصروف -

*up in aa.* : کھلم کھلا بغاوت کرنا ؛ جنگ پر اُتر آنا ؛ جنگ کے لیے اُٹھ کھڑے هونا ( نیز مجازاً ) -

**armless**, *a.* : بے هتیار ؛ نہتا ؛ بے شاخہ -

**Arm**, *v.t. & i.* : (۱) مسلح کرنا یا هتیار دینا ؛ اسلحہ فراهم کرنا یا بہم پہنچانا ؛ هتیار سے لیس کرنا - (۲) اوزار ؛ آلات یا دوسری ضروریات سے لیس کرنا؛ آلات وغیرہ بہم پہنچانا ؛ اوزار فراهم کرنا - (۳) ملمع کرنا؛ قلعی کرنا - (۴) ( مقناطیس ) ( روک ) لگانا - (۵) ( *Intr.* ) هتیار باندھنا ؛ مسلح هونا ؛ هتیار اُٹھانا ؛ هتیار سجنا یا لگانا -

**Armada**, *n.* : جنگی جہازوں کا بیڑا ( خاص کر وہ بیڑا جسے هسپانیا کے بادشاہ فلپ ثانی نے سنہ ۱۵۸۸ ع میں انگلستان کے خلاف بھیجا تھا ) -

**Armadillo**, *n.* : (۱) جنوبی امریکا کا ایک زمین کے اندر رهنے والا جانور جس کے اوپر ایک هڈی کا خول سا هوتا هے اور جب اُسے گرفتار کرتے هیں تو وہ گول هوکر گیند کی طرح هو جاتا هے - (۲) ارضی قشریوں کی ایک قسم جو مذکور بالا خواص رکھتی هے -

**Armageddon**, (-g-), *n.* : بین اقوامی جنگ -

**Armament**, *n.* : (۱) تیار نوج ؛ مسلح نوج ( خاص کر بحری ) - (۲) نوجی ساز و سامان ( خاص کر بڑی توپیں جو جنگی جہازوں پر هوں ) - (۳) جنگی تیاری ؛ لڑائی کی تیاریاں -

**Armature**, *n.* : (۱) اسلحہ ؛ هتیار ؛ زرہ بکتر - (۲) نباتات یا حیوانات کی بالائی پوشش جو حفاظت کے لیے هوتی هے ؛ بچاو خول (ج) (۳) ناظر مقناطیس ؛ نرم لوهے کے ٹکڑے جو کسی مقناطیس کے قطبین سے ملاکر رکھے جاتے هیں اور اُس کی قوت زیادہ کرتے هیں ؛ مقنا روک (ج) -

*arme blanche*, *n.* : سواروں کی تلوار یا برچھا -

**Armenian**, *a. & n.* : (۱) ارمنی - (۲) ارمنی ، آرمینیا کا باشندہ (۳) ارمنی گرجے کا پیرو ، ارمنی عیسائی - (۴) ارمنی +

*A. bole* : مجرارمنی ؛ تانبے کا نیلا کاربونیت -

*A. stone* :

**Armiger** (-j-), *n.* : سردار ؛ منصب دار ؛ جسے خاندانی نشان لگانے کا حق هو -

**Armillary**, *a.* : کنگنی ؛ برنجنی

*a. sphere* : چوڑی دار گولا ؛ اکاس گولا ؛ ایک گولا جس میں خط استوا ، خطوط سرطان ، وغیرہ فلزی چوڑیوں سے ظاهر کیے

جاتے ہیں -

**Arminian**, *a.* & *n.* : آرمی نوسی ؛ ولندیزی پروٹسٹنٹ عالم دینیات ( Arminius ) کا ہم اعتقاد یا پیرو ؛ یہی آرمی نوس' کال ون (Calvin) کے عقاید ؛ خاص کر عقیدۂ قضا و قدر کا مخالف تھا -

**Arminianism**, *n.* : آرمی نوسیت -

**Armistice** ( -is ) , *n.* : (۱) مہلت جنگ ؛ اِلتوائے جنگ ( تیز مجازاً ) - (۲) چند روزہ صلح ؛ ہنگامی صلح -

**Armlet**, *n.* : (۱) بازو بند ؛ جوشن - (۲) سمندر کا وہ حصہ جو کسی ملک کے اندر بڑھ آیا ہو ؛ شاخ دریا ؛ کھاڑی -

**Armorial**, *a.* & *n.* : نقابتی ( کتاب ) جو خاندانی نشانوں کے متعلق ہو -

**Armory**, *n.* : علم نقابت -

**armorist**, *n.* : علم نقابت کا ماہر -

**Armour** ( -er ) , *n.* : (۱) زرہ بکتر ؛ زرہ ؛ درع - (۲) جنگی جہازوں کی فلزاتی پوشش ؛ جہازوں کی زرہ - (۳) حیوانات یا نباتات کی اوپر پوشش جو حفاظت کی غرض سے ہوتی ہے ؛ بچاؤ خول - (۴) نقابتی مارکا - (۵) غوطہ خوری کا لباس -

*a. - bearer* : زرہ بردار -

*a. - clad* : زرہ پوش ( جہاز ) -

**Armour**, *v.t.* : زرہ پہنانا ؛ حفاظتی پوشش ڈالنا -

*armoured cruiser* : دیکھو CRUISER -

**Armourer**, *n.* : (۱) اسلحہ ساز ' ہتیار ساز ؛ زرہ ساز - (۲) محافظ سلاح خانہ ؛ سلاح دار ؛ وہ افسر جو کسی جہاز یا فوج کے اسلحہ کا نگران ہو -

**Armoury**, *n.* : اسلاح خانہ ؛ ہتیار گھر ؛ مسلحہ - (۲) ( امریکا ) کارخانۂ اسلحہ سازی -

**Army**, *n.* : (۱) فوج ؛ لشکر ؛ سپاہ ؛ عسکر ؛ قشون - (۲) تڈی دل ؛ انبوہ کثیر - (۳) منظم جماعت یا جمعیتہ ؛ جیسے :

*a . broker , a . contractor* : فوجی دلال ؛ ٹھیکیدار -

*a . - corps* : آرمی کور ؛ فوج کا اہم حصہ ( میدان جنگ میں ) -

*a .- list* : فوجی عہدہ داروں کی فہرست -

*a. -worm* : کپاس کیڑا ( ایک قسم کا بھنگا ) -

*Salvation A* : مکتی فوج -

*standing a.* : مستقل یا مدامی فوج -

*the a.* : فوج ؛ فوجی خدمت یا ملازمت -

**Arnica** , *n.* : (۱) ارنیکا ؛ تمباکو کی قسم کا ایک پودا ( وسط یورپ کا ) - (۲) عرق ارنیکا

**Aroint** , -oynt, *v. or int.*, *a. thee*: ( متروک ) دور ہو ؛ چلے جاؤ ؛ دفع ہو -

**Aroma** , *n.* ( pl . - *as* : (۱) خوشبو ؛ مہک ؛ بھینی بو - (۲) بوباس - ( مجازاً ) کوئی ایسی صفت جو کسی چیز میں ساری ہو -

**Aromatic** , *a* . : (۱) خوشبودار ؛ مہکیلا ؛ معطر - (۲) مسالے دار ؛ چٹ پٹا -

**Arose** : دیکھو ARISE -

**Around** , *adv.* & *prep.*: (۱) چاروں طرف ؛ چو طرفا ؛ چارسو ؛ ہر طرف ؛ ہرجانب ؛ ہر سمت - (۲) ( امریکا ) ادھر ؛ بھٹکتے ہوئے ؛ جیسے : اِدھر اُدھر مارے مارے پھرنا - *fool a.* : - (۳) گرد ؛ گردا گرد - (۴) چاروں طرف ؛ حلقہ کیے ہوئے ؛ گھیرے ہوئے -

**Arouse**, *v. t.* : (۱) جگانا ؛ بیدار کرنا ؛ ہوشیار کرنا - (۲) اُبھارنا ؛ اکسانا ؛ حرکت پیدا کرنا ؛ حرکت میں لانا -

**Arpeggio** ( - eio ) , *n.* : (۱) ( موسیقی ) گت ؛ گت بجانا ( خاص کر اوپر کے سُروں کی طرف جلدی جلدی ) - (۲) تار -

**Arquebus** : دیکھو HARQUEBUS -

**Arrack** , *n.* : عرق ؛ مد ؛ تاڑی ؛ نشہ لانے والی پینے کی چیز ( جو خاص کر تاڑ ' چاول یا شکر سے کھینچی جائے ) -

**Arrah** , *int* . : ( اینگلو آئرش ) ارے -

**Arraign** *v.t.* : (۱) اِلزام لگانا ؛ اِستغاثہ دائر کرنا - (۲) تہمت لگانا ؛ متہم کرنا ؛ اِلزام لگانا - (۳) اعتراض کرنا ؛ نقص نکالنا ؛ عیب جوئی کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ کیڑے ڈالنا -

**arraignment** , *n.* : اِلزام ؛ تہمت ؛ عیب جوئی -

**Arrange**, *v.t.* & *i* . : (۱) ترتیب دینا ؛ لگانا ؛ جمانا ؛ ٹھیک سے رکھنا ؛ بٹھانا - (۲) قطار میں کھڑا کرنا ؛ پرا جمانا ؛ ایک لین میں کھڑا کرنا ؛ صف بندی کرنا ( فوج کی ) - (۳) ( موسیقی ) بٹھانا ؛ جمانا ؛ اُتارنا ؛ چڑھانا ( کسی تصنیف یا گیت کو کسی نئی دھن وغیرہ میں ) - (۴) طے کرنا ؛ فیصلہ کرنا ؛ چکانا ؛ مٹانا ؛ رفع دفع کرنا ( جھگڑا وغیرہ ) - (۵) پہلے سے طے کرلینا یا ٹھیرا لینا ؛ تجویز کرنا - ( *Intr.* ) (۶) اِنتظام کرنا ؛ آپس میں سمجھوتا کرنا یا طے کرلینا -

**arrangement**, *n.* : ترتیب ؛ تصفیہ وغیرہ ( مذکورہ بالا معنوں میں ) -

**Arrant**, *a* . : ایک ھی ؛ چھٹا ھوا ؛ پرلے درجے کا -

**arrantly** , *adv.* : ( مذکورۂ بالا کی طرح )

**Arras**, *n* . : (۱) مشجر ( کپڑا ) ؛ دیبا - (۲) باتصویر پردہ ؛ بیل بوٹے دار پردہ ( دیوار کے لیے ) -

**arrased**, *a.* : مشجر پوش ؛ بیل بوٹے دار پودے سے ڈھکا ھوا -

**Array** , *v.t* . : (۱) جنگ کے لیے آمادہ کرنا ؛ صف آرائی کرنا ؛ پراجمانا ( فوج ) - (۲) جوری ترتیب دینا - (۳) سنگارنا ؛ سوارنا ( لباس سے ) ؛ لباس فاخرہ پہنانا - (۴) کپڑے پہننا ؛ کپڑے پہن کر تیار ہونا ؛ لباس پہننا - (۵) سجانا ؛ آراستہ کرنا ؛ سنوارنا - (۶) ( استعارہ ) بنا سنوار کر پیش کرنا ؛ متصف کرنا -

**Array** , *n* . : (۱) قطار ؛ صف ؛ ترتیب ؛ پرا ؛ جیسے : فوج کی صف ؛ فوج کا پرا ؛ فوجی ترتیب *(battle a.)* - (۲) ( تاریخ ) بے قاعدہ فوج کو مسلح کرنا ؛ جیسے : *Commission of A.* - (۳) فوجی طاقت ؛ فوج ؛ لشکر ؛ عسکر - (۴) پرا ؛ جھمکڑا ؛ انسانوں یا اشیا کا ایسا جمگھٹ جس سے اثر پڑے ؛ جھرمٹ - (۵) جوری کی ترتیب وار فہرست - (۶) ( شعر ) لباس ؛ کپڑے ؛ پرشاک -

**Arrear** , *n.* : (۱) ( متروک ) عقب ؛ پچھلا حصہ ( جلوس وغیرہ کا ) - (۲) ( جمع میں ) بقایا ؛ باقی ؛ وصول طلب قرضے -

*in a . , in aa.* : بقایا ( خاص کر مطالبات کی ) -

*in a . of* : پس ماندہ ؛ پیچھے -

**Arrearage** , *n.* : (۱) پس ماندگی ؛ پھسڈی پن ؛ پیچھے رہنا -

(۲) بقایا ؛ باقی ؛ حساب ادا شدنی ؛ وصول طلب بقایا - (۳) در محفوظ میں ؛ کوئی چیز جو محفوظ رکھی جائے ؛ کوئی چیز جو لگا رکھی جائے - (۴) ( جمع میں ) قرض ؛ دام ؛ مطالبات اداشدنی -

**Arrect**, *a.* : (۱) ( کانوں کے متعلق ) کھڑے ہوئے ؛ کنوتیاں بدلے ہوئے - (۲) ( مجازاً ) چوکنا ؛ چوکس ؛ خبردار ؛ ہشیار -

**Arrest**, *v.t.* : (۱) روکنا ؛ تھامنا ؛ بازرکھنا - (۲) پکڑنا ؛ گرفتار کرنا ؛ ماخوذ کرنا ؛ حراست میں لینا ( قانوني حکم کی بنا پر ) - (۳) جلب کرنا ؛ منعطف کرنا ( توجہ کو ) ؛ توجہ مبذول کرانا ؛ توجہ منعطف کرانا ؛ متوجہ کرنا ( کسی شخص کو ) -

*a. judgement* : ( قانون ) امتناع حکم ؛ تعرض اجرائے حکم ؛ فیصلے کے بعد بھی غلطی کی بنا پر مقدمے کو روکے رهنا -

**arrestive**, *a.* : روکنے والا ؛ امتناعي ؛ منعطف کرانے والا -

**arrestment**, *n.* : امتناع ؛ روک ؛ روکنا وغیرہ -

**Arrest**, *n.* : (۱) ٹھیراو ؛ روک ؛ رکاو ؛ روک تھام - (۲) ( دیکھو اوپر ) *a. of judgement* - (۳) ضبطی ؛ قبضہ - (۴) قانون گرفتاری ؛ حراست ؛ پکڑلینا - (۵) قید ؛ گرفتاری ؛ جیل میں ڈالنا ؛ حوالات میں رکھنا -

*under a.* : زیرگرفتاری ؛ جس پر حکم گرفتاری هوچکا هو -

**Arride**, *v.t.* : ( متروک ) خوش کرنا ؛ مطمئن کرنا ؛ راضی کرنا -

*arriere-ban*, *n.* : (۱) باج گزار طلبی ؛ منصب دار طلبی ؛ خراج گزاروں کی طلبی خدمت حربی کے لیے ؛ فرانکی بادشاهوں کا اپنے باجگزار کو جنگی خدمت کے لیے طلب کرنا - (۲) طلب‌کردہ باجگزار یا قابل طلب باجگزار ؛ وہ باجگزار جو فوجی خدمت کے لیے طلب کیے جاسکیں - (۳) طبقۂ اعیاں ؛ طبقۂ اُمرا - (۴) ادنے درجے کے باجگزاروں کی طلبی -

*arriere-pensee*, *n.* : (۱) مخفی غرض یا غایت - (۲) گجھی بات ؛ وہ مدعا جو ظاهر نہ کیا جائے -

**Arris**, *n.* : کگر ؛ باڑھ ؛ وہ کنارہ جو دو زاویہ دار سطحوں کے باهمی اِتصال سے پیدا هوتا هو -

*a.-gutter* : کگودار نالی -

*a.-wise* : کگر کی طرح سے -

**Arrival**, *n.* : (۱) پهنچنا ؛ ورود ؛ منزل مقصود پر رسائی ( غیر مجازی ) - (۲) آن موجود هونا ؛ جاپهنچنا ( عین موقع پر ) - (۳) شخص وارد شدہ - (۴) ( محاورہ ) نومولود یا ننها مسافر یا مهماں - (۵) جهاز پر لادنے کا سامان -

**Arrive**, *v.i.* : (۱) آنا ؛ پهنچنا ؛ وارد هونا ؛ منزل مقصود پر پهنچنا ( نیز مجازاً ) - (۲) ( اشیا ) لایا جانا ؛ پهنچایا جانا - (۳) (وقت) آنا ؛ آپهنچنا (۴) ( واقعات کا ) رونما هونا ؛ ظاهر هونا ؛ وقوع میں آنا ؛ وقوع پذیر هونا -

**Arrogant**, *a.* : (۱) تمکنانہ - (۲) گستاخ ؛ (۳) دیدہ دلیر ؛ جسارت آمیز ؛ پُر جسارت - (۴) مدمغ ؛ مغرور ؛ متکبر ؛ گھمنڈی

**arrogance, -ancy**, *nn.* : تحکم ؛ گھمنڈ ( اور مذکورہ معنوں میں ) -

**arrogantly**, *adv.* : تمکنانہ ؛ مغرورانہ ؛ متکبرانہ -

**Arrogate**, *v.t.* : (۱) ادعا کرنا ؛ انصاف بے جا کرنا ؛ بے جا دعوی کرنا - (۲) نا جائز حقوق کا دعوی کرنا ( دوسرے کے لئے ) -

**Arrogation**, *n.* : (۱) جھوٹا دعوی - (۲) ادعاے باطل ؛ بیجا دعوی -

*arrondissement*, *n.* : فرانسیسی تحصیل یا حصہ صوبہ -

**Arrow**, *n.* : تیر ؛ بان ؛ ناوک ؛ پیکانی علامت ؛ تیر کی شکل کا ایک زیور

*a.-or broad a.-head* : پیکاني علامت ؛ انگریزی محکمۂ ذخائر حربی کا نشان -

*a.-headed characters* : میخی خط ؛ پیکانی خط ( کتابت ) -

*arrowroot* : اراروٹ -

*a.-stitch* : زنجیر ( بخیہ ) ؛ تکونی ترپن ( جس سے عورتیں محرم میں وهیل کی هڈی سی لیتی هیں ) -

**arrowy**, *a.* : ناوک صفت ؛ پیکانی ؛ تیر سا -

**Arse**, *n.* : سُرین ؛ چوتڑ ؛ پٹّھا -

**Arsenal**, *n.* : میگزین ؛ مسلح ؛ ذخیرہ حربی ؛ سلاح خانہ ؛ هتیار گهر ( نیز مجازاً ) -

**Arsenic**, *n.* : (۱) هرتال ؛ زرنیخ - (۲) سنکھیا ؛ سم الفار ؛ سنبل کهار

*flowers of a.* : سنکھیا کے پھول ؛ گل زرنیخ -

**Arsenic(al)**, *aa.* : هر تالي ؛ زرنیخی ؛ سنکھیا کا -

**Arsenious**, *a.* : سنکھیا دار ؛ سنکھیلا ؛ زرنیخ آمیز ؛ جس میں سنکھیا بطور جز کے ملی هوئی هو -

**Arsis**, *n.* : انگریزی شعر کی تقطیع میں لفظ کا وہ جز جس پر آواز کا زور پڑے -

**Arson**, *n.* : جرم آتش زنی ؛ عمداً آگ لگا دینا -

**Art**, *v.* : دیکھو BE -

**Art**, *n.* : (۱) اُستادی ؛ کاریگری ؛ فن ؛ هنر مندی ؛ مهارت - (۲) صناعی ؛ کاریگری ؛ صنعت - (۳) تراش خراش ؛ نوک پلک نکالنا ؛ بات پیدا کرنا ( خاص کر نقاشی میں ) - (۴) ( جمع میں ) فنون - (۵) کسی علم کا عمل - (۶) صنعت و حرفت ؛ پیشہ ؛ حرفہ - (۷) اهل حرفہ کی پنچایت - (۸) سلیقہ ؛ هنر ؛ تهنک ؛ تهب - (۹) عیاری ؛ هوشیاری ؛ مکاری ؛ کیادی ؛ چال ؛ فریب ؛ داؤ ؛ گهات ؛ حکمت عملي

*a. and (or) part* : تدبیر ؛ تدبیر و عمل ؛ ساخت و پرداخت ؛ تکمیل -

*be a. and part in* : کسی کام میں هر طرح مصروف ( شریک ) هونا -

*black a.* : جادو ؛ سحر -

*fine aa.* : فنون لطیفہ ؛ فنون ظریفہ ؛ صنائع مستظرفہ ؛ کمالیات -

**Arterial**, *a.* : شریانی -

*a. drainage* : پیچ در پیچ نالی -

**Arterialize**, *v.t.* : خون کو شریانی خون بنانا ( آکسیجن پهنچا کر ) ؛ شریانانا (ج) -

**arterialization**, *n.* : مذکورہ بالا معنوں میں -

**Arteriotomy**, *n.* : (۱) فصد ؛ رگ زنی - (۲) ( تشریح ) شرائین یا نسوں کی چیر پهاڑ -

**Artery**, *n.* : نس ؛ شریان ؛ وہ نس جو دل سے بدن میں خون پهنچاتی هے ( دیکھو VEIN ) -

**arteritis**, *n.* : سوزش شرائین

**Artesian** ( - zhn ), *a.* : واری -

*a. well* : واری کنواں ؛ پھوار کنواں

**Artful,** *a.* : پرفن ؛ فریبی ؛ چالباز ؛ دغا باز ؛ چالاک ؛ عیارانہ –

**artfully,** *adv.* : مکاری سے؛ عیاری ( وغیرہ ) سے –

**artfulness,** *n.* : مکر ؛ مکارپن ؛ عیار پنا –

**Arthritis,** *n.* : (۱) سوزش مفاصل - (۲) گٹھیا؛ وجع مفاصل –

**arthritic,** *a.* : گٹھیا یا وجع مفاصل کے متعلق –

**Arthro-** : (جز ترکیبی) بمعنی جوڑ ؛ مفصل ( جمع : مفاصل ) جیسے:

*arthropathy* : جوڑ کا درد –

*arthrosis* : جوڑ بندی –

**Artichoke,** *n.* : ہاتھی چوک ؛ خرشف - [ یہ لفظ عربی الخرشف سے بنا ھے ]

*Jerusalem A.* : ایک قسم کا سورج مکھی–

**Article,** *n.* : (۱) فقرہ ( جمع فقرات ) ؛ کسی تحریر یا تصنیف کا کوئی حصہ ( جو بجائے خود مکمل ہو ) - (۲) دفعہ ؛ فقرہ ( اقرار نامے وغیرہ کا ) - (۳) مضمون ؛ مقالہ - (۴) مخصوص حصہ ؛ خاص جز - (۵) خاص چیز ؛ مخصوص شے –

*definite a.*, ('the') : (۱) حرف تعریف ؛ اداۃالتعریف -

*indefinite a.*, ('a,an'): حرف تنکیر -

*in the a. of death* (usu. *in articulo mortis*): آن ؛ لمحہ؛ ساعت -

*leading a.* : اِداری مقالہ؛ اِداریہ؛ مقالہ مدیری؛ افتتاحیہ؛ مقالہ افتتاحی؛ اڈیٹوریل -

**Article,** *v.t.* : (۱) الگ الگ فقروں میں بیان کرنا یا لکھنا ؛ فقرات میں لکھنا ؛ فقرہ وار ، دفعہ وار لکھنا - (۲) مجرم ٹھہرانا ؛ دفعہ عائد کرنا-(۳)پابند بنانا؛ پابند شرائط کرنا (خاص کرکار آموزی میں)-

**Articular,** *a.* : مفاصلی؛ جوڑ اور مفاصل کے متعلق -

**Articulate,** *a.&n.* : (۱) پوردار ؛ گٹھیلا ؛ گرہ دار ؛ ذی ۔فاصل- (۲) ممیز ؛ صاف ؛ واضح - (۳) جوڑدار جانور ؛ ذی مفاصل -

**articulately,** *adv.* : صاف ، واضح طور پر -

**articulateness,** *n.* : گرہ دار ہونا ؛ واضح ہونا؛ وضاحت -

**Articulate,** *v.t.&i.* : (۱) جوڑ ڈالنا؛ گرہ یا جوڑ کے ذریعے سے ملانا ؛ جوڑ بندی - [۲] صاف تلفظ کرنا؛ لفظ لفظ یا حرف حرف الگ بولنا - (۳) (*Intr.*) واضح طور پر ، ہر لفظ الگ الگ بولنا ؛ ترتیل -

**articulatory,** *a.* : صوتی وضاحت کا -

**Articulation,** *n.* : (۱) فصل بندی ؛ گرہ بندی ؛ جوڑ بندی ؛ گانٹھ لگانا - (۲) جوڑ ؛ گرہ ؛ گانٹھ ؛پور ؛ مفصل - (۳) نطق ؛ گویائی - (۴) حرف صحیح -

**Artifice,** *n.* : (۱) ترکیب ؛ تدبیر ؛ حکمت ؛ چُگت - (۲) چترائی؛ اُستادی ؛ ہنر ؛ کمال - (۳) چالبازی ؛ حیلہ -

**Artificer,** *n.* : (۱) اہل حرفہ؛ صناع ؛ کاریگر؛ دستکار - (۲) موجد-

**Artificial,** *a.* : فنی؛ حرفتی ؛ صنعتی ( جو کاریگری یا صنعت سے بنا ہو ) - (۲) مصنوعی ؛ غیر طبعی ؛ بناوٹی ؛ غیرفطری - (۳) مصنوعی؛ نقلی؛ جھوٹ موٹ کا ؛ غیر حقیقی ؛ غیر اصلی - (۴) ساختہ ؛ مصنوعی -

*a. flowers* : مصنوعی پھول -

*a. ice* : بناوٹی ہوئی برف -

**artificiality,** *n.* : تصنع ؛ بناوٹ ؛ ( م م ) -

**artificialize,** *v.t.* : مصنوعی طور پر بنانا -

**artificially,** *adv.* : مصنوعی طور پر ؛ غیرطبعی طور پر ؛ نقلی طور پر -

**artificialness,** *n.* : بناوٹی پن؛ مصنوعی پن؛ نقلی پن ؛ (م م) -

**Artillery,** *n.* : (۱) توپیں - (۲) توپ خانہ -

*a. -train* : توپ گاڑی -

**artillerist,** *n.* : گولندازی کا ماہر ؛ گولنداز -

**artilleryman,** *n.* : توپچی -

**Artisan,** *n.* : کاریگر ؛ دستکار ؛ صناع ؛ اہل حرفہ -

**Artist,** *n.* : (۱) صناع؛ صنعت گر ؛ صنعت کار ؛ فنون لطیفہ کا ماہر - (۲) اُستاد ؛ باکمال ؛ گُنی ؛ فنکار ؛ حسن کار ( جس کا پیشہ کوئی فن لطیف ہو ) ؛ آرٹسٹ -

*a.'s proof* : مرقع کا وہ پروف جو حسن کار کے ملاحظے میں آچکا ہو-

**artistic(al),** *aa.* : پر صنعت ؛ باصنعت ؛ صنعت کارانہ -

**artistically,** *adv.* : فن کے ساتھ ؛ اُستادانہ -

**artistry,** *n.* : تحصیل فنون لطیفہ؛ صناعانہ صلاحیت یا اِستعداد-

**Artiste,** *n.* : پیشہ ور مغنی یا کلاونت ؛ رقاصہ ؛ رقاص -

**Artless,** *a.* : (۱) بے ہنر؛ اناڑی؛ ناتراشیدہ؛ انگھڑ-(۲) بھدا؛ بھونڈا- (۳)بے تصنع - (۴) سادہ ؛ بھولا ؛ معصوم -

**artlessly,** *adv.* : ( م م ) -

**artlessness,** *n.* : ( م م )

**Arum,** *n.* : آرم ؛ درنمو ؛ پودوں کی ایک قسم -

*a. lily* : سفید سوسن یا زنبق -

**-ary,** *suf.*;-*ordinary*: (لاحقہ)اسم یا صفت بنانے کے کام آتا ھے جیسے:

**Aryan,** *a.&n.* : (۱)آریائی ؛ آریائی زبانیں - (۲) آریا خاندان کا رکن ؛ آریائی -

**As,** *adv., conj., rel. pron.* : (۱)جوتہی کہ؛ جیسے ہی؛ جیسا کہ ؛ بھی - (۲) اِتنا؛ اس طرح سے ؛ مثل ؛ مانند - (۳) جیسا ؛ جس طرح؛ جیسے ؛ (*do as you like*) ؛ گویا کہ (*as if*) - (۴) جب؛ جب کہ - (۵) اس لیے کہ ؛ چونکہ ؛ چونکہ ( سبب کے لیے) - (۶) تاکہ ؛ کہ( نتیجے کے لیے ) - (۷) ( ضمیر ) جون سا؛ جیسے: (*I had the same trouble as you*)-(۸)جیسا کہ (مثلاً: (*he was a foreigner as they perceived from his accent*)-

*as good as (dead)* : بس مردہ ہی سمجھو؛ گویا کہ مردہ ھے -

*as regards, as to* : بابت ؛ دربارہ ؛ متعلق؛ نسبت -

*as well (as)* : بھی ؛ علاوہ ؛ مزیدبراں ؛ نیز -

*as yet* : ابھی تک ؛ تاحال ؛ تاایندم

*I thought as much* : بالکل یہی ؛ یہی؛ بعینہ -

**As,** *n.* : تانبے کا ایک رومی سکہ جس کا وزن پہلے ۱۲ اونس تھا ؛ پھر بعد کو نصف اونس کردیا گیا -

**As-,** *pref.* : ( سابقہ ) دیکھو -AD -

**Asafoetida,** *n.* : ہینگ ؛ حلتیت -

**Asbestine,** *a.* : اسبستوسی ؛ غیراشتعال پذیر؛ اسبستوس کا یا اُس کی طرح -

**Asbestos,** *n.* : اسبستوس ؛ ایک طرح کی ریشہ دار معدنی چیز جس کا غیر اِشتعال پذیر تختہ بنایا جاسکتا ھے -

**asbestic, asbestoid,** *aa.* : اسبستوس کا ؛ اسبستوسی -

**Ascend,** *v. t. & i.* : (۱) اوپر جانا یا آنا ؛ چڑھنا - (۲) ( چیزوں کے متعلق ) اُٹھایا جانا ؛ بلند کیا جانا - (۳) مائل بہ فراز ہونا ؛

چڑھاو ہونا ؛ بتدریج بلند ہوتے جانا - ( ۴ ) بڑھنا ؛ اُبھرنا ؛ چڑھنا ؛ بلند ہونا ؛ ترقی کرنا ( نیز مجازاً ) - ( ۵ ) ( آوازوں کے متعلق ) اونچا ہونا ؛ بلند ہونا - ( ۶ ) زمانے یا نسب کے لحاظ سے ماضی کی طرف جانا - ( ۷ ) منبع یا نکاس کی طرف جانا ؛ اوپر کی طرف جانا ؛ جیسے :

-(*a. a river*):

( ۸ ) بیٹھنا ؛ چڑھنا ؛ سوار ہونا ؛ جیسے :

-(*a. the throne*):

**Ascendancy, - ency,** *n.* : تفوق ؛ فوقیت ؛ بالا دستی ؛ غلبہ ؛ عروج -

**Ascendant, - ent.** *a.* & *n.* : ( ۱ ) اُٹھتا ہوا ؛ بلند ہوتا ہوا - ( ۲ ) ( ہیئت ) طالع ؛ جو نصف النہار کی طرف چڑھ رہا ہو - ( ۳ ) ( نجوم ) مشرقی افق سے ذرا بلند - ( ۴ ) غالب ؛ حاوی - ( ۵ ) زائچہ ؛ جنم پتری - ( ۶ ) دائرۃالبروج کا وہ نقطہ یا منطقۃ البروج کا دقیقہ جو کسی بچے کی ولادت کے وقت افق مشرق سے بلند ہو رہا ہو ؛ نقطۂ طالع - ( ۷ ) فوقیت؛ برتری ؛ افضلیت ؛ شرف - ( ۸ ) جد ؛ پرکھا ؛ سلف -

*house of the a.* : نقطہ طالع کا خانہ ؛ وہ حصہ جو منطقۃ البروج کے ۵ درجے اوپر اور ۲۵ درجے نیچے کے درمیان ہو -

*in the a.* : عروج پر ؛ فائق ؛ غالب ؛ افضل ؛ اعلیٰ ؛ برتر -

*lord of the a.* : خانۂ طالع کا کوئی سیارہ؛ خانۂ طالع کا مالک -

**Ascension,** *n.* : ( ۱ ) صعود ؛ بلند ہونا ؛ اوپر چڑھنا یا اُٹھنا - ( ۲ ) رفع مسیح -

*A.- day* : مبارک پنجشنبہ -

**ascensional,** *a.* : صعودی ؛ معرجی ؛ وغیرہ -

**Ascensive,** *a.* : (۱) بڑھتا ہوا ؛ اُبھرتا ہوا - اُٹھتا ہوا - (۲) ( نحو ) تاکیدی ؛ موکد -

**Ascent,** *n.* : ( ۱ ) چڑھاو ؛ صعود ؛ بلندی ؛ عروج - ( ۲ ) ترقی ؛ اوپر اُٹھنا ؛ بلند ہونا ؛ مائل بہ رفعت ہونا ؛ عروج ؛ اوج - ( ۳ ) زینہ ؛ چڑھاو ؛ سیڑھی ؛ وہ رستہ جس پر ہو کر اوپر جا سکیں -

**Ascertain,** *v.t.* : تحقیق کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ پتا چلانا -

**ascertainable,** *a.* : قابل تحقیق ؛ قابل دریافت -

**ascertainment,** *n.* : تحقیق ؛ دریافت -

**Ascetic,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) تپسوی ؛ جوگی ؛ مرتاض ؛ ریاضت کش - ( ۲ ) تیاگی ؛ سنیاسی ؛ راھب ؛ تارک الدنیا -

**ascetical,** *a.* : راھبانہ ؛ زاھدانہ ؛ مرتاضانہ -

**ascetically.** *adv.* : راھبانہ ، جوگیانہ ، زاھدانہ ، مرتاضانہ طور پر -

**asceticism,** *n.* : تیاگ ؛ ریاض ؛ تپسیا ؛ زھد ؛ ترک دنیا -

**Ascidium,** *n.* : رخووں ( molluscs ) کی ایک جنس جس کے چاروں طرف ایک چمڑے کی سی جھلی ہوتی ھے ؛ مشکیلا ( ج ) -

**Asclepiad,** *n.* : اسکلیپیادی ( یونانی اور لاتینی عروض کے مطابق ایک قسم شعر کی جس کا موجد یونانی شاعر *Asklepiades* تھا ) -

**Ascot,** *n.* : مقام ایسکوٹ کی شرط گاہ -

**Ascribe,** *v. t.* : ( کسی کی طرف ) نسبت دینا ؛ منسوب کرنا ؛ ( کسی کے ذمے ) لگانا ؛ عائد کرنا ؛ ( کسی کے سر ) تھوپنا ؛ مڑھنا ؛ محمول کرنا ؛ مخصوص کرنا -

**ascribable,** *a.* : قابل انتساب ؛ قابل نسبت -

**ascription,** *n.* : (۱) انتساب؛ نسبت ؛ تخصیص - ( ۲ ) ختم وعظ یا عبادت پر حمد اور دعا -

**Aseptic,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) بے زھر باد ؛ بے تعفن ؛ غیر متعفن ؛ جس میں عفونت یا زھرباد نہ ہو - ( ۲ ) نہ سڑنے والی ( چیز ) ؛ غیر عفونت پذیر - ( ۳ ) طبی طریقے سے پاک کیا ہوا -

**Asexual,** *a.* : ( حیاتیات ) اجاتی ؛ بے جنس ؛ جس میں نر مادہ کی تفریق نہ ہو -

**asexuality,** *n.* : بے جنسی ؛ اجاتی پنا -

**Ash,** *n.* : اَیش ؛ ایک قسم کا جنگلی پیڑ -

*a.-fly, a.-grub* : اَیش مکھی ، جو اَیش پر پائی جاتی ھے اور جسے مچھلی پکڑنے والے ، چارے کے طور پر کانٹے میں لگاتے ھیں -

*a.-key* : اَیش کا بیج -

*a.-leaf* : شروع فصل کا آلو

*mountain a.* : ایک قسم کا درخت ؛ رووں کا پیڑ -

**Ash,** *n.* : (usu. pl.) : ( عموماً جمع میں ) ( ۱ ) راکھ ؛ خاکستر - ( ۲ ) چتا کی راکھ جو مردوں کے جسم کو جلانے کے بعد باقی بچے -

*a. -fire* : دھیمی آنچ جو کیمیاوی عملوں میں استعمال کی جاتی ھے -

*a. -furnace* : شیشہ بنانے کی بھٹی -

*A. -Wednesday* : یوم الرماد ؛ عیسائی چلے کا پہلا بدھ ؛ اِس روز رومن کیتھولک تائبین کے سروں پر راکھ لگاتے ھیں -

*bring back the aa.* : ( کرکٹ ) ھار مٹانا -

*lay in aa.* : جل کے برابر ہوجانا -

*sackcloth and aa.* : ( لغوی: ٹاٹ اور بھبوت ) کفارے یا توبہ کا بانا یعنی لباس ؛ توبہ اور استغفار -

**Ashamed,** *pred.a.* : شرمندہ ؛ نادم ؛ منفعل ؛ خجل ؛ عرق عرق -

*a. for* : کسی وجہ سے شرمندہ یا نادم -

*a. of* : ( کسی چیز یا بات سے ) شرمندہ ؛ نادم -

*a. to do* : کسی کام کرنے سے منفعل -

**Ashen,** *a.* : ( ۱ ) اَیش درخت کا - ( ۲ ) اَیش کی لکڑی سے بنا ہوا -

**Ashen,** *a.* : ( ۱ ) رمادی ؛ راکھ کا ؛ خاکستری - ( ۲ ) خاکستری رنگ کا؛ فاختئی ؛ پیلا -

**Ashlar,** *n.* : ( ۱ ) مربع پتھر ؛ پتھر کے چوکے - ( ۲ ) مربع پتھروں کی عمارت - ( ۳ ) اینٹ کی عمارت جس کی رو کار پتھر کا ہو -

**Ashlaring,** *n.* : ترشے پتھر کی چنائی -

**Ashore,** *adv* : کنارے پر ؛ کنارے کی جانب -

**Ashy,** *a.* : ( ۱ ) رمادی ؛ خاکستری - ( ۲ ) خاک آلودہ ؛ راکھ میں اٹا ہوا - ( ۳ ) خاکستری رنگ کا ؛ راکھ کے رنگ کا؛ فاختئی-

**Asiatic,** *a.* & *n.* : ایشیائی ؛ ایشیا کا باشندہ-

**Aside,** *adv.* & *n.* : ایک طرف ؛ الگ ؛ ایک جانب ؛ ایک سمت پر ؛ علیحدہ ؛ کنارے پر -

*set a.* : رد کرنا ؛ مسترد کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ توڑ دینا ( فیصلے کا ) -

*speak a.* : ( ۱ ) تخلیے میں کہنا ؛ الگ ھٹ کر کہنا ؛

منھ پھیر کر کہنا ( خاص کر ڈرامے میں ) - ( ۲ ) ( *N.* ) وہ الفاظ جو الگ بولے جائیں؛ خاص کر وہ الفاظ جو ایکٹر الگ ہٹ کر کہتا ہے، یہ جان کر کہ دوسرے نہیں سن رہے ہیں - ( ۳ ) رواروی کا کام -

**Asinine**, *a.* : ( ۱ ) حماری؛ گدھے سے متعلق - ( ۲ ) بیوقوف؛ گدھا؛ احمق -

**asininity**, *n.* : گدھا پن؛ بیوقوفی -

**-asis**, *suf.* : ( لاحقہ ) بیماری کے ناموں کے لیے آتا ہے -

**Ask**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) پوچھنا؛ استفسار کرنا؛ جواب مانگنا؛ جواب طلب کرنا؛ دریافت کرنا - ( ۲ ) درخواست کرنا؛ استدعا کرنا؛ التجا کرنا؛ عرض کرنا - ( ۳ ) بلانا؛ دعوت دینا؛ مدعو کرنا؛ طلب کرنا - ( ۴ ) ( چیزوں کے متعلق ) چاہنا -

*a. (for) attention* : توجہ چاہنا؛ توجہ طلب ہونا -

*a. the banns* : اعلان نکاح کرنا ( نکاح کے اعلان کی اشاعت تاکہ کسی کو کوئی اعتراض ہو تو پیش کر سکے ) -

*be asked in church* : اعلان نکاح کرنا -

**Askance,- ant**, *adv.* : ( ۱ ) کنکھیوں سے؛ ترچھی نظروں سے؛ گوشۂ چشم سے - ( ۲ ) بالکنایہ -

*look a. at* : شک کرنا؛ شبہے کی نظروں سے دیکھنا؛ شبہہ کرنا

**Askew**, *adv. & pred a.* : ( ۱ ) ٹیڑھے پن سے؛ ترچھے پن سے - ( ۲ ) ٹیڑھا؛ ترچھا -

*look a.* : آنکھیں چار نہ کرنا؛ نظر چرا کے دیکھنا -

**Aslant**, *adv. & prep.* : ( ۱ ) ٹیڑھے پن سے؛ ترچھے پن سے - ( ۲ ) جھکا ہوا؛ ترچھا؛ ٹیڑھا؛ آڑا -

**Asleep**, *adv. & pred. a.* : ( ۱ ) سویا ہوا؛ سوتا؛ خفتہ؛ نیند میں؛ حالت خواب میں ( نیز مجازاً ) - ( ۲ ) ( اعضا کے متعلق ) سویا ہوا؛ سُن؛ بے حس -

**Aslope**, *adv.&pred.a.* : ڈھلوان؛ ڈھلو؛ نشیب دار؛ آڑا -

**Asp**, *n.* : ایک قسم کے سفیدے کا درخت جس کی پتیاں ہلتی رہتی ہیں؛ ( نیز *aspen* ) چنار لرزاں -

**Asp**, *n.* : ( ۱ ) افعی؛ ایک قسم کا زہریلا پھن دار سانپ جو مصر اور لیبیا میں پایا جاتا ہے - ( ۲ ) ( شعر ) زہریلا سانپ؛ افعی -

**Asparagus**,*n.* : ایسپریگس؛ ایک مزیدار ترکاری ( سرد ملکوں میں ) -

**Aspect**,*n*: ( ۱ ) دیکھنے کا پہلو یا رخ - ( ۲ ) کھلا ہوا ( کسی خاص رخ کی طرف ) ( جیسے یہ دروازہ باغ کی طرف کھلتا ہے ) - ( ۳ ) طرف؛ پہلو؛ رخ ( سامنے کا ) - ( ۴ ) شکل؛ صورت؛ حالت - ( ۵ ) بشرہ؛ چہرہ - ( ۶ ) حالت؛ کیفیت ( خاص کر جو دماغ کے سامنے آئے )؛ تصور -

**Aspen**, *a. &n.* : ( ۱ ) سفیدے کی طرح یا اُس سے متعلق - ( ۲ ) لرزاں؛ جنباں؛ مرتعش؛ رعشہ دار؛ تھر تھراتا ہوا؛ کپکپاتا ہوا؛ لرزتا ہوا - ( ۳ ) سفیدے کا درخت -

**Aspergillum**, *n.* : آب پاش؛ وہ کونچی جس سے متبرک پانی چھڑکا جاتا ہے -

**Asperity**, *n.* : ( ۱ ) سختی؛ کھردرا پن؛ نا ہمواری؛ کھردری سطح - ( ۲ ) تیزی؛ سختی؛ شدت ( موسم کی ) - ( ۳ ) درشتی؛ تندی؛ تیزی؛ گرمی؛ خشونت ( مزاج کی ) -

**Asperse**, *v. t.* : ( ۱ ) چھڑکنا؛ بکھیرنا - ( ۲ ) متہم کرنا؛ تہمت لگانا؛ طوفان باندھنا - کلنک کا ٹیکا لگانا؛ بد نام کرنا -

**aspersion**, *n.* : تہمت؛ اتہام؛ الزام؛ بہتان -

**Aspersorium**, *n.* : متبرک پانی کا برتن ( جیسے ہندوؤں میں گنگا جلی ) -

**Asphalt**, *n.* : ( ۱ ) رال - ( ۲ ) فرش وغیرہ بنانے کا مسالا جس میں کوئلا، ڈامر اور رال ملی ہوتی ہے؛ اسفلت؛ تار کول؛ ڈامر اور ریت کا مرکب -

**asphaltic**, *a.* : اسفلتی -

**Asphalt**, *v. t.* : سڑک پر ڈامر بچھانا؛ اسفلت بچھانا -

**Asphodel**, *n.* : ( ۱ ) سوسن کی قسم کا ایک درخت - ( ۲ ) ( شعر ) یونانی جنت کا سدا بہار پھول؛ گل فردوس -

**Asphyxia,-xy**, *n.* : سکتہ؛ مورچھا؛ غش؛ دم گھٹنا؛ سانس رکنا -

**asphyxial**, *a.* : غشی یا سکتے کا -

**asphyxiate**, *v. t.* : گلا گھونٹنا -

**Aspic**, *n.* : دیکھو ASP ( زہریلا سانپ ) -

**Aspic**, *n.* : گوشت کی جیلی ( انڈوں وغیرہ کے ساتھ ) -

**Aspidistra**, *n.* : ( جمع ) گاو دم پتے والے پودے -

**Aspirant**, *a. & n.* : مشتاق؛ متمنی؛ حوصلہ رکھنے والا -

**Aspirate**, *a. & n.* : ( ۱ ) حرف صحیح جس کی آواز میں " ھ " مخلوط ہو ( جیسے بھ، جھ وغیرہ ) - ( ۲ ) " ھ " کی آواز -

**Aspirate**, *v. t.* : ( ۱ ) آواز کو ایسی پھونک کے ساتھ ادا کرنا جیسی " ھ " کے ادا کرنے میں نکلتی ہے - ( ۲ ) کسی ظرف سے ہوا کو کھینچ نکالنا -

**Aspiration**, *n.* : ( ۱ ) سانس لینا یا نکالنا؛ سانس کھینچنا؛ دم کشی - ( ۲ ) انتہائی آرزو یا تمنا - ( ۳ ) کسی ظرف سے گیس باہر کھینچنا؛ باد کشی؛ گیس کشی -

**Aspirator**, *n.* : ( ۱ ) باد کش؛ آلہ جس کے ذریعے سے ہوا یا گیس کو باہر کھینچتے ہیں - ( ۲ ) ریم کش؛ آلہ جس کے ذریعے سے کسی زخم سے پیپ کھینچتے ہیں - ( ۳ ) چھاج؛ پھٹکنے کی مشین؛ سوپ؛ پھٹکنی؛ چھاج مشین ( ج ) -

**Aspire**, *v. i.* : ( ۱ ) آرزو رکھنا؛ تمنا رکھنا؛ حوصلہ رکھنا - ( ۲ ) بلند ہونا؛ چڑھنا؛ ترقی پانا؛ عروج پانا؛ اوپر جانا ( عام طور پر مجازاً ) -

**Aspirin**, *n.* : اسپرین؛ سن کرنے کی دوا -

**Asquint**, *adv. & pred. a.* : احول؛ بھینگا؛ دو بیں -

**Ass**, *n.* : گدھا؛ خر؛ حمار -

*Asses, bridge ( Pons Asinorun )* : شکل حماری؛ اقلیدس کے پہلے مقالے کی پانچویں شکل -

*make an a. of* : بیوقوف بننا یا بنانا؛ حماقت کرنا؛ احمقوں کی طرح کام کرنا؛ گدھا پن کرنا؛ بیوقوف بنانا؛ اُلو بنانا -

**Assagai, -segai ( -gi )**, *n.* : لکڑی کا بھالا؛ ایک قسم کی لکڑی کا چھوٹا بھالا جو جنوبی افریقہ کے وحشی حملے کے وقت پھینکتے ہیں - [ یہ لفظ عربی " الزغایہ " سے بنا ہے اور " زغایہ " بربری زبان سے عربی میں آیا ]

*assai*, *adv.* : ( موسیقی ) بہت زیادہ - [ اطالوی لفظ ہے ]

**Assail**, *v. t.* : (۱) حملہ کرنا؛ حملہ آور ہونا؛ چڑھائی کرنا؛ ہلا کرنا؛ دھاوا کرنا ( نیز مجازاً ) - (۲) ( کسی کام کو ) ہمت کرکے شروع کرنا؛ ( کسی کام کے ) پیچھے پڑجانا؛ پل پڑنا؛ جھک پڑنا - (۳) تانتا باندھ دینا؛ بوچھار کرنا؛ بھرمار کرنا؛

ناک میں دم کر دینا ( سوالات وغیرہ سے ) -

**assailable,** *a.* : جس پر حملہ ہو سکے-

**assailant,** *n.* : حملہ آور ؛ ہلا کرنے والا ؛ چڑھائی کرنے والا -

**Assassin,** *n.* : قاتل ؛ فریب یا دغا سے مار ڈالنے والا - [ عربی : " حششیین " ( باطنی فرقے کے فدائی ) ]

**Assassinate,** *v. t.* : گھات سے مارنا ؛ دغا سے مارنا ؛ چھپ کر قتل کرنا -

**assassination,** *n.* : قتل ( خفیہ طریقے یا دغا سے ) -

**assassinator,** *n.* : دغا سے قتل کرنے والا -

**Assault,** *n.* : (۱) حملہ ؛ ہلا ؛ دھاوا ؛ چڑھائی ( نیز مجازاً ) - (۲) ہلا کرنا ؛ دھاوا بول دینا ؛ ٹوٹ پڑنا ؛ جیسے : *carry by a.* - (۳) ( قانون ) حملہ اور زد و کوب ؛ حملۂ مجرمانہ ( تہدید آمیز الفاظ بھی اس میں شامل ہیں ) -

*a. of, at, arms* : پٹے بازی ؛ فوجی کرتب -

**Assault,** *v. t.* : ( مذکورہ بالا معنوں میں فعل )

**assaultable,** *a.* : جس پر حملہ ممکن ہو -

**Assay,** *n.* : (۱) پرکھ ؛ آنک ؛ کس ؛ سکے یا دھات کی جانچ - (۲) جو دھات پرکھی جائے - (۳) ( متروک ) کوشش ؛ سعی ؛ جہد -

**Assay,** *v. t. & i.* : (۱) پرکھنا ؛ آنکنا ؛ کسنا ؛ کسوٹی پر کسنا ؛ جانچنا ( نیز مجازاً ) - (۲) جد و جہد کرنا ؛ سعی کرنا ( کسی مشکل کام کے کرنے کی ) -

**assayable,** *a.* : پرکھنے یا کسوٹی پر لگانے کے قابل -

**Assemblage,** *n.* : (۱) جماو ؛ جمگھٹا ؛ اجتماع ؛ مجمع ؛ ہجوم ؛ ازدحام ؛ انبوہ - (۲) مجموعہ ؛ ذخیرہ -

**Assemble,** *v. t. & i.* : جمع ہونا یا کرنا ؛ اکٹھا ہونا یا کرنا ؛ یکجا کرنا یا ہونا ؛ فراہم کرنا یا ہونا -

**Assembly,** *n.* : (۱) مجمع ؛ مجلس ؛ انجمن ؛ سبھا ( خاص کر مجلس شوریٰ یا مجلس وضع قوانین ) - (۲) فوجیں جمع کرنا یا اکٹھا کرنا ( نقارے یا بگل بجا کر )

*a.-room* : محفل خانہ -

**Assent,** *v. i.* : (۱) مان لینا ؛ قبول ؛ منظور یا تسلیم کرنا ؛ ( کسی بات پر ) راضی ہو جانا - (۲) ہم رائے ہونا ؛ موافق رائے ظاہر کرنا ؛ متفق ہونا ؛ ہم خیال ہونا ؛ رضا مندی ظاہر کرنا -

**assentor,** *n.* : ماننے والا ؛ تسلیم یا قبول کرنے والا -

**Assent,** *n.* : (۱) ( سرکاری ) منظوری یا حکم ؛ ( جیسے شاہی منظوری ؛ *royal a.* ) - (۲) مان لینا ؛ قبول یا تسلیم کرنا ؛ رضامندی ؛ موافقت -

**Assentation,** *n.* : بے عذر ( یا بے چون و چرا ) مان لینا ؛ آمنا و صدقنا کہنا ( برے معنوں میں ) ؛ چپ چاپ مان لینا -

**Assentient,** *a. & n.* : رضا مند ؛ ( رائے وغیرہ ) قبول کرنے والا ( رائے وغیرہ ) ؛ مان لینے یا تسلیم کرنے والا -

**Assert,** *v t.* : (۱) دعوی کرنا ؛ مدعی ہونا ؛ حق جتانا - (۲) ادعا کرنا ؛ حتمی طور سے کہنا ؛ وثوق سے کہنا -

*a.* one *self* : اپنے حق پر جمے رہنا ؛ اپنے دعوے پر قائم رہنا -

**assertable,** *a.* : قابل ادعا -

**assertive,** *a.* : ادعائی ؛ قطعی ؛ زعیمانہ -

**assertively,** *adv.* : دعوے یا ادعا کے طور پر ؛ قطعی طور پر -

**assertiveness,** *n.* : کسی بات پر جمے رہنا ؛ ادعائیت -

**Assertion,** *n.* : ادعا ؛ دعویٰ -

*self-a.* : اپنے حق پر اصرار -

**Assertor,** *n.* : (۱) مدعی ؛ دعوے کرنے والا - (۲) وکیل ؛ حمایتی ؛ پشت و پناہ -

**Assess,** *v. t.* : (۱) تعین کرنا ؛ مقرر کرنا ( رقومات ٹیکس ، جرمانے وغیرہ ) - (۲) تشخیص کر کے عائد کرنا یا لگانا ؛ باندھنا ( محصول وغیرہ کا ) - (۳) جرمانہ کرنا ؛ ٹیکس یا محصول لگانا - (۴) قیمت کی تشخیص کرنا ؛ مالگزاری وغیرہ عائد کرنے کے لئے رقم کا مقرر کرنا ؛ قیمت آنکنا ؛ قیمت کا تخمینہ کرنا -

**assessable,** *a.* : قابل محصول ؛ قابل تشخیص -

**assessably,** *adv.* : تشخیص کی رو سے ؛ تخمیناً -

**assessment,** *n.* : تشخیص ؛ تعیین -

**Assessor,** *n.* : (۱) ثالث ؛ حکم ؛ پنچ ؛ اسیسر - (۲) مشخص ( جمع ، محصول ، وغیرہ کا ) تخمینہ یا تشخیص کرنے والا

**Assets,** *n. pl.* ( *sing.* -*et* ) : (۱) جمع ( قانون ) اثاثہ ؛ املاک ؛ جائداد منقولہ و غیر منقولہ ، جو اتنی کافی ہو کہ وصیت کرنے والے کے قرضے ، ہبہ ، وغیرہ ادا ہو سکیں - (۲) جائداد براے اداے قرضہ و ہبہ وغیرہ - (۳) دیوالیے مقروض کا مال و اسباب - (۴) املاک واجب الوصول ، براے اداے قرضہ ؛ کسی شخص یا کمپنی کی وہ املاک ، جس سے قرضہ ادا ہو سکے - (۳) ( واحد ) فرد حساب کی وہ مد ، جس میں مذکورہ بالا جائداد دکھائی جائے - (۵) ( عام معنوں میں ) ملک ؛ مال ؛ جائداد - (۶) بسا غنیمت ؛ قابل قدر -

**Asseverate,** *v. t.* : اقرار واثق کرنا ؛ حتمی طور پر کہنا -

**asseveration,** *n.* : اقرار واثق -

**Assibilate,** *v. t.* : شی شی کہہ کر کسی کو مخاطب کرنا ؛ ہش ہش کرنا -

**assibilation,** *n.* : ہش ہش ؛ شی شی -

**Assiduity,** *n.* : (۱) گہری توجہ ؛ دھیان ؛ انہماک - (۲) ( جمع میں ) مسلسل توجہ ؛ لگاتار غور و فکر ؛ فکر پیہم

**Assiduous,** *a.* : مستقل مزاج ؛ باعزم ؛ محنتی ؛ تن دہ ؛ کسی کام میں جٹ جانے والا -

**assiduously,** *adv.* : استقلال کے ساتھ ؛ عزم بالجزم کے ساتھ ؛ محنت اور مشقت سے -

**assiduousness,** *n.* : پیہم توجہ ؛ تن دہی -

**Assign,** *v. t.* ( *to* ) : (۱) دے دینا ؛ سپرد کر دینا ؛ تفویض کرنا ؛ حوالے کر دینا ؛ سونپنا - ( خاص کر جائداد ) - (۲) مقرر کرنا ؛ ٹھہرانا ؛ تعین کرنا ( کسی جگہ وغیرہ کا ) - (۳) مقرر کرنا ؛ مخصوص کرنا ؛ مقرر کرنا ؛ نام نہاد کرنا ؛ ٹھہرانا - (۴) وجہ قایم کرنا ؛ محمول کرنا ؛ حوالہ دینا -

**assignable,** *a.* : قابل تخصیص ؛ قابل سپردگی ؛ قابل تفویض ؛ قابل تعین

**assignor**, *n.* : مقرر کرنے والا ؛ ٹھیرانے والا ؛ سپرد کرنے والا سونپنے والا -

**ssign** *n.* : منتقل الیہ (جس کے نام قانوناً کوئی املاک یا حق منتقل کیا جائے) -

**ssignat** *n.* : فرانس کی انقلابی حکومت کا جاری کیا ہوا زر کاغذی -

**ssignation**, *n.* : (۱) سپردگی؛ تفویض؛ حوالگی- (۲) انتقال (جائداد) ؛ جموگ - (۳) ٹھیراو ؛ قرار داد ؛ تعین ؛ تخصیص (جگہ، وقت، وغیرہ کی) - (۴) توجیہ ؛ بنا ؛تعین سبب -

**ssignee**, *n.* : (۱) عوضی؛ قایم مقام؛ بدلی؛ جو دوسرے کے بدلے کام کرنے کے لیے مقرر کیا جائے - (۲) منتقل الیہ ؛ متولی (جس کے ذمے قانوناً کوئی املاک یا حق کیا جائے)-

*aa. in bankruptcy*: دیوالیہ جایداد کے متولی؛ منتقل الیہ ؛ نگران یا منصرم -

**ssignment**, *n.*: (۱) سپردگی؛ تفویض؛ حوالگی؛ ذمے کردینا (کسی کام کا) - (۲) اِنتقال قانونی ؛ جموگ- (۳) انتقال نامہ؛ جموگ نامہ - (۴) اِنتساب ؛ نسبت دینا ؛ وجہ بتانا ؛ توجیہ ؛ معمول کرنا - (۵) عذرات پیش کرنا ؛ وجوہات ظاہر کرنا -

**ssimilate**, *v.t.&i. (to, with)*: (۱) ہوبہو بنادینا؛ مماثل کردینا؛ ملادینا ؛ مشابہ کردینا - (۲) مقابلہ کرنا *(to, with)*؛ موازنہ کرنا؛ تشبیہ دینا- (۳) جذب کرلینا؛ہضم کرلینا؛ پچانا (نظام جسمانی میں مجازی اور لغوی معنوں میں) - (۴) *(Intr.)* انگ لگنا ؛ پچھنا؛ جذب ہونا ؛ ہضم ہونا ؛ رچنا ،پچنا -

**assimilability**, *n.*: جذب پذیری (م م) -

**assimilable**, *a.*: جذب پذیر؛ ہضم پذیر، وغیرہ -

**assimilation**, *n.*: جذب ؛ ہضم -

**assimilative**, *a.*: جذب کن ؛ ہضم کن؛ محلل -

**assimilator**, *n.*: جاذب ؛ مشابہ بنانے والا ؛ متشابہین -

**assimilatory**, *a.* : متعلق بہ جذب؛ جذب کن؛ ہضم کن -

**ssist**, *v.t. & i.* : (۱) مدد دینا ؛ ہاتھ لگانا ؛ ہاتھ بٹانا ؛ اعانت کرنا ؛ مدد کرنا ؛ تائید کرنا - (۲) *(Intr.)* حصہ لینا؛ شریک ہونا؛ ہاتھ بٹانا - (۳) موجود رہنا؛ حاضر رہنا (کسی موقع پر) -

**assistance**, *n.* : اِمداد ؛ اعانت -

**ssistant**, *a. & n.* : مدد گار ؛ معاون ؛ ہاتھ بٹانے والا ؛ موید -

**ssize**, *n.* : (۱) سرکاری نرخ ؛ قانونی قیمت (روٹی، شراب کی) - (۲) تحقیقات جوری ؛ تحقیقات جوری کے میعادی اجلاس -

*great a.* : اخیر فیصلہ ؛ روز حشر -

**ssociable**, *a.* : تلازم پذیر ؛ جو خیال میں کسی دوسری چیز کے ساتھ مربوط کیا جاسکے -

**associability**, *n.* : تلازم پذیری -

**ssociate**, *a. & n.* : (۱) شریک ؛ شریک کار ؛ رفیق ؛ ساتھی ؛ ہم‌سر ؛ ہمتا (رتبے، پیشے، وغیرہ میں) - (۲) ایک قسم کا ؛ ملتا جلتا - (۳) ساجھی ؛ حصہ دار ؛ شریک - (۴) ساتھی ؛ رفیق ؛ سنگی ؛ ہم صحبت - (۵) شریک کار - (۶) کسی انجمن کا ادنی درجے کا ممبر ؛ معمولی رکن- (۷) ایک چیز جو دوسری چیز سے ربط رکھتی ہو ؛ مستلزم ؛ تعلق ؛ لگاو یا ربط رکھنے والی (شے) -

**associateship**, *n.* : شرکت ؛ رفاقت ؛ ہم کاری ؛ ہم صحبتی-

**Associate**, *v. t. & i.* : (۱) ملانا ؛ شریک کرنا ؛ ساتھی بنانا ؛ مربوط کرنا ؛ رفیق بنانا (شخص یا چیز کا ایک دوسرے کے ساتھ) - (۲) متلازم کرنا ؛ کسی خیال کے ساتھ مربوط کرنا- (۳) شریک بننا ؛ حصہ دار ہونا ؛ ساجھی ہونا - *(Intr.)* (۴) ملنا ؛ ایک ہو جانا ؛ یک دل ہو جانا ؛ ایکا کرلینا ؛ متفق ہو جانا ؛ (کسی مشترک غرض کے لیے) - (۵) راہ و رسم رکھنا ؛ ربط ضبط رکھنا ؛ مراسم رکھنا ؛ میل جول رکھنا -

**associative, associatory**, *aa.* : تلازمی ؛ متلازم -

**associator**, *n.* : شریک ؛ رفیق ؛ راہ و رسم رکھنے والا -

**Association**, *n.* : (۱) میل ؛ ربط ؛ تلازم ؛ راہ و رسم ؛ شرکت - (۲) سبھا ؛ انجمن ؛ بزم ؛ مجلس - (۳) ساتھ ؛ ربط ضبط ؛ دوستی ؛ میل جول ؛ بے تکلفی ؛ راہ و رسم -

*a. football* : ایک قسم کا فٹ بال ، جس میں گیند کو ہاتھ نہیں لگاتے -

*a. of ideas* : تلازم خیالات ؛ ذہن میں کسی شے اور اُس کے متعلق خیالات کا تعلق -

*deed of a.* : کیفیت نامہ ؛ تفصیل نامہ ؛ کتابچہ جس میں کسی انجمن محدود *(limited company)* کی تفصیلات درج ہوتی ہیں -

**Assoil**, *v.t.*: (۱) (متروک) گناہ سے بری کردینا؛ معاف کرنا - (۲) بری الذمہ قرار دینا؛ بے قصور ٹھیرانا؛ بری کردینا - (۳) چھوڑ دینا؛ آزاد کرنا؛ رہا کردینا - (۴) کفارہ دینا؛ بھگتان بھگتنا -

**Assonance**, *n.*: (۱) ہم‌صوتی؛ ہم آوازی؛ ہم آہنگی؛ تجنیس صوتی (دو بولوں یعنی syllables کے درمیان) -(۲) قافیہ بندی؛ تک بندی ؛ تُکیری ( accented ) حروف علت کے اعتبار سے ایک لفظ کو دوسرے لفظ کا ہم قافیہ کرنا - (۳) جزوی مماثلت ؛ تھوڑی مشابہت؛ قدرے یکسانی -

**assonant**, *a.*: ہم آواز؛ ہم آہنگ؛ کسی قدر مماثل -

**Assort**, *v.t.&i.* : (۱) ترتیب دینا؛ چھانٹ چھانٹ کر ایک سی چیزیں الگ کرنا؛ قسم بندی؛ صف بندی - (۲) ساتھ ساتھ رکھنا؛ اکٹھا رکھنا؛ ملا کے رکھنا (دوسری چیزوں کے ساتھ) - (۳) کسی گودام یا دکان میں قسم قسم کی چیزیں جمع کرنا؛ قسم قسم کا مال سجانا - (۴) *(Intr.)* شریک ہونا؛ ساتھی ہونا؛ ساتھ دینا؛ ملنا - (۵) ایک ذیل میں آنا؛ ہم صنف ہونا؛ ہم قسم ہونا -

*a. ill with*: ناموافق ہونا؛ راس نہ آنا؛ نہ پٹنا؛ سازگار نہ ہونا -

*a. well with*: موافق ہونا؛ سازگار ہونا؛ پٹنا؛ راس آنا -

**Assortment**, *n.*: (۱) صنف بندی ؛ قسم بندی؛ درجہ بندی؛ ترتیب؛ چھانٹنا - (۲) قسم قسم کا سامان؛ ایک میل یا کئی میل کا مال -

**Assuage**, *v.t.* : (۱) ٹھنڈا کرنا؛ دلاسا دینا؛ تشفی دینا ؛ تسکین یا تسلی دینا ؛ اطمینان دلانا؛ کم کرنا؛ دھیما کرنا (کسی شخص، جذبات، درد، وغیرہ کو) - (۲) کم کرنا؛ دھیما کرنا؛ ٹھنڈا کرنا؛ ہلکا کرنا (اشتہا، خواهش، وغیرہ کو) -

**assuagement**, *n.*: تسلی؛ تسکین؛ دھیما؛کمی؛ تخفیف؛ دلاسا -

**Assume**, *v.t.* : (۱) بنانا؛ اختیار کرنا؛ دھارن کرنا (کسی خاص

حیثیت، وضع یا شان کا ) ؛ روپ لینا؛ روپ بھرنا- (۲) ذمہ لینا؛ قبول کرنا؛ اختیار کرنا؛ عائد کرنا ( کسی عہدے، فرض، وغیرہ کا ) - (۳) غصب کرنا؛ ناجائز طور پر لینا؛ حق مارنا- (۴) ریا کاری کرنا؛ ظاہر داری کرنا؛ بناوٹ کرنا؛ تصنع کرنا - (۵) فرض کرنا؛ بحث کے لیے تسلیم کرنا -

**assumable**, *a.*: جو فرض کیا جاسکے -

**assumably**, *adv.*: فرض کرکے؛ بالفرض؛ فرضاً؛ "ولو فرضنا" -

*assuming*: بر خود غلط؛ تعلی باز؛ دون کی لینے والا -

**Assumption**, *n.*: (۱) (مذکورہ بالا معنوں میں ) - (۲)استقبال حضرت مریم ( بہشت میں ) - (۳)عید استقبال مریم - (۴) مفروضہ؛ مثال - شیخی؛ کبر و نخوت؛ خود بینی -

**Assumptive**, *a.*: (۱) فرضی؛ مفروضہ - (۲) خود بیں؛ تعلی باز -

**Assurance**, *n.*: (۱) ذمہ داری؛ ضمانت - (۲) حتمی بیان؛ قطعی بیان - (۳) (قانون) استملاک؛ حق تملیک حاصل کرنا - (۴) بیمہ - (۵) یقین؛ پکا بھروسا؛ کامل اعتبار - (۶) خود اعتمادی؛ اپنے اوپر بھروسا - (۷) گستاخی؛ شوخ چشمی؛ دیدہ دلیری -

**Assure**, *v. t.*: (۱) دلجمعی کرلینا؛ اطمینان کرلینا؛ خاطر جمع کرلینا - (۲) قطعی طے کرلینا؛ بالکل ٹھیک ٹھاک کرلینا - (۳) یقین دلانا؛ اعتبار دلانا؛ بھروسا دلانا - (۴) وثوق کے ساتھ کہنا؛ حتمی طور پر کہنا؛ تیقن کے ساتھ کہنا -

*a. life*: زندگی کا بیمہ کرانا -

**assuredly**, *adv.*: بالیقین؛ یقیناً؛ حتماً؛ قطعاً؛ بے شک؛ لاریب؛ البتہ -

**assuredness**, *n.*: تیقن؛ قطعیت؛ یقینی ہونا -

**Assurgent**, *a.*: (۱) اُٹھتا ہوا؛ بلند ہوتا ہوا؛ اُبھرتا ہوا؛ بڑھتا ہوا - (۲) ( نباتیات ) اوپر اُٹھتا ہوا - کج خیز ( جو سیدھے خط میں نہ اُٹھے ) ؛ بالا خیز - (۳) پیش دستی کرنے والا؛ حملہ آور؛ مائل پیکار -

**Assyriology** *n.*: اشور کی زبان، تاریخ، آثار قدیمہ وغیرہ کی تحقیق؛ اشوریات؛ (جیسے: مصریات ,Egyptology) -

**Assyriologist**, *n.*: اشوریات داں؛ اشوریاتی؛ اشوریات کا عالم یامحقق -

**Astatic**, *a.*: متزلزل؛ متحرک؛ جو ایک مقام پر نہ رہ سکے-

*a. needle*: اچل سوئی ( جس پر زمین کی مقناطیسیت کا اثر نہیں ہوتا ) - ( ج )

**Aster**, *n.*: تارا پھول؛ ستارہ؛ ایک قسم کا پودا جس کے پھول بھڑکیلے اور ستارے کی کرنوں کی طرح پھیلے پھیلے ہوتے ہیں -

*China a.*: چینی ستارہ گل -

**-aster**, *suf.*: (لاحقہ) حقارت کے لیے آتا ہے بمعنی ادنیٰ؛ مصنوعی؛ ہونے والا یا ہونہار؛ ( تعریفاً ) جیسے : شاعرلا، گھٹیا شاعر؛ متشاعر؛ نام کا شاعر (*poetaster*) -

**Asterisk**, *n. & v.t.*: (۱) ستارہ یا نجمہ (*)، جو نشان یا حوالے کے لیے لفظوں پر بنا دیا جاتا ہے - (۲) (*Trans.*) عبارت پر نجمے یا ستارے کا نشان لگانا -

**Asterism**, *n.*: (۱) ستاروں کا جھمکا؛ عقد انجم یا کوکب - (۲) تین نجمے ( ⁂ ) -

**Astern**, *adv.*: (۱) (جہاز رانی) جہاز کے عقب میں؛ جہاز کے پیچھے کے حصے پر یا میں - (۲) بہت پیچھے کی طرف فاصلہ پر -

(۳) پیچھے کی طرف؛ عقب میں؛ پیچھے -

**Asteroid**, *a. & n.*: (۱) ستارہ نما؛ ستارے کی شکل کا - (۲) سیارچے؛ وہ چھوٹے چھوٹے ستارے، جو مشتری اور مریخ کے مدارات کے درمیان گھومتے رہتے ہیں - (۳) ایک قسم کی آتش بازی؛ ہوائی -

**asteroidal**, *a.*: سیارچے یا ستارہ نما کے متعلق -

**Asthma**, *n.*: دمہ؛ ضیق النفس -

**Asthmatic**, *a. & n.*: (۱) دمے یا ضیق النفس سے متعلق؛ دمے یا ضیق النفس کا مریض - (۲) دمے میں مفید -

**asthmatical**, *a.*: دمے کا؛ متعلق بہ دمہ -

**asthmatically**, *adv.*: دمے کے مریض کی طرح سے -

**Astigmatism**, *n.*: لاماسکیت؛ آنکھوں کی ساخت کا نقص جس کی وجہ سے سب شعاعیں شبکیہ ( retina ) پر ایک ہی مرکز پر نہیں آسکتیں -

**astigmatic**, *a.*: لاماسکی؛ لاماسکیت سے متعلق -

**Astir**, *adv. & pred. a.*: (۱) ہلتا ہوا؛ حرکت میں؛ کلبلاتا ہوا - (۲) جاگا ہوا؛ بستر سے اُٹھ کر چلتا پھرتا ہوا؛ بیدار - (۳) جوش میں؛ گھبرایا ہوا؛ سراسیمہ -

**Astonish**, *v.t.*: متعجب کرنا؛ حیرت میں ڈالنا؛ حیرت زدہ بنانا؛ حیران کرنا؛ متحیر کرنا؛ اچنبھے میں ڈالنا؛ ششدر کرنا -

**astonishment**, *n.*: اچنبھا؛ تعجب؛ حیرت؛ حیرانی؛ تحیر -

**Astound**, *v.t.*: (۱) ہکا بکا کردینا؛ بھوچکا کردینا؛ ہک دھک کردینا؛ سہمانا ( خوف یا تعجب کی وجہ سے ) - (۲) متحیر کرنا؛ متعجب کرنا؛ حیران کردینا؛ حیرت زدہ کرنا؛ اچنبھے میں ڈالنا؛ دنگ کردینا -

**Astraddle**, *adv. & pred. a.*: زین کا آسن؛ گھوڑے کی طرح سے سواری -

**Astragal**, *n.*: (۱) ( متروک ) گُولا، جو ستون کے اوپر یا نیچے کی طرف ہوتا ہے؛ گُولا - (۲) توپ کے منہ کے پاس کا حلقہ -

*astragalus*, *n.*: (۱) گٹا؛ ٹخنا؛ کعب - (۲) ترکاری کی ایک قسم -

**Astrakhan** (-kan), *n.*: استراخان؛ استراخانی ( روس ) پوستین؛ بھیڑ کے بچوں کی پوستین، جو استرا خان ( روس ) سے آتی ہے اور اُس پر پشم ہوتی ہے -

**Astral**, *a.*: نجمی؛ کوکبی؛ ستارے کا؛ ستارے سے متعلق یا منسوب -

*a. body*: ( اِنسان کا ) نورانی پیکر؛ نسمہ -

*a. lamp*: نجمی قندیل؛ ایسا چراغ جس کے نیچے اندھیرا نہ ہوتا ہو -

*a. spirits*: ارواح نجمیہ؛ ستاروں میں بسنے والی روحیں -

**Astray**, *adv.* or *pred. a.*: بھٹکا ہوا؛ بھولا ہوا؛ گمراہ؛ گم کردہ راہ؛ بھولا بھٹکا ( نیز مجازاً ) -

**Astrict**, *v.t.*: (۱) ( شاذ ) مضبوطی سے باندھنا؛ کس کر باندھنا؛ جکڑنا - (۲) قبض پیدا کرنا - (۳) اخلاقاً یا قانوناً پابند کرنا؛ اخلاقی یا قانونی ذمہ داری عائد کرنا - (۴) محدود رکھنا؛ ایک خاص حد کے اندر رکھنا؛ قید لگانا -

**astriction**, *n.*: جکڑ بند؛ مضبوط بندھن؛ قبض؛ اخلاقی یا قانونی دباؤ یا ذمہ داری؛ حد بندی؛ قید -

**Astrictive**, *a.* : قابض ؛ عضوی بافت کو سکیڑنے والا -

**Astride**, *adv.*, *pred. a.*, & *prep.* : (۱) ٹانگیں چیرے ہوئے ؛ گھوڑے کے آسن کی طرح - (۲) ٹانگیں اِدھر اُدھر کیے ہوئے ؛ کسی چیز کو ٹانگوں میں لیے ہوئے - (۳) کسی چیز پر سوار ؛ کسی چیز پر گھوڑے کی طرح بیٹھے ہوئے -

**Astringe**, *v.t.* : (۱) مضبوط باندھنا ؛ جکڑنا ؛ کسنا - (۲) دبانا ؛ پیلنا ؛ بھینچنا - (۳) قبض پیدا کرنا -

**Astringent**, *a.* & *n.* : (۱) قابض ؛ سکیڑنے والا ؛ باندھنے والا - (۲) سخت ؛ تیز ؛ شدید - (۳) خشک ؛ عبوس - (۴) (ادویات) قابض -

**astringency**, *n.* : قبض ؛ درشتی ؛ سخت مزاجی -

**astringently**, *adv.* : سختی سے ؛ درشتی سے ؛ عبوسانہ -

**Astro-** : (جز ترکیبی) بمعنی ستارہ یا نجم ؛ جیسے :

*astrogony*, *n.* : دنیائے نجوم کا علم ؛ ستاروں کا سنسار مالا -

*astrolithology*, *n.* : شہابیات (شہابی پتھروں کا علم) -

*astronomy*, *n.* : ہیئت ؛ فلکیات -

**Astroite**, *n.* : (۱) ایک قسم کا جواہر جو قدیم زمانے میں معروف تھا - (۲) ایک قسم کا مونگا ؛ مرجان -

**Astrolabe**, *n.* : اسطرلاب (اجرام فلکی کے ارتفاع وغیرہ کے معلوم کرنے کا آلہ) -

**Astrology**, *n.* : (۱) (قدیم زمانے میں) عملی ہیئت - (۲) جوتش ؛ نجوم ؛ اختر شناسی -

**astrologer**, *n.* : نجومی ؛ منجم ؛ اختر شناس ؛ جوتشی -

**Astronomy**, *n.* : فلکیات ؛ علم ہیئت ؛ اجرام فلکی کا علم -

**astronomer**, *n.* : ہیئت داں ؛ فلکی -

**astronomic(al)**, *aa.* : ہیئتی ؛ فلکی ؛ فلکیاتی ؛ ہیئت سے متعلق -

**astronomically**, *adv.* : ہیئت کے طریقے پر ؛ فلکیات کی رو سے -

**Astute**, *a.* : (۱) زیرک ؛ ہوشیار ؛ سیانا ؛ تیز فہم ؛ تیز ؛ ذکی - (۲) ہوشیار ؛ پر فن ؛ چالاک ؛ چال باز ؛ عیار -

**astutely**, *adv.* : عیاری سے ؛ سیانے پن سے وغیرہ -

**astuteness**, *n.* : عیاری ؛ ہوشیاری ؛ زیرکی ؛ دانائی ؛ سیان پن

**Asunder**, *adv.* : (دو یا زیادہ چیزوں کے لیے) علحدہ علحدہ ؛ الگ الگ ؛ جدا جدا ؛ دور دور -

*tear a.* : پرزے پرزے کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ دھجیاں اُڑانا -

**Asylum**, *n.* : (۱) ملجا ؛ مامن ؛ جائے پناہ ؛ ٹھکانا (خاص کر مجرموں یا مقروضوں کا) - (۲) محتاج خانہ ؛ معذور خانہ ؛ دارالمعذورین ؛ بیت المعذورین ؛ پاگل خانہ ؛ دارالمجانین -

**Asymmetry**, *n.* : عدم موزونیت ؛ عدم تناسب ؛ بے جوڑ پن -

**Asymptote**, *n.* : (ریاضیات) متقارب ؛ وہ خط جو ایک مفروضہ دائرے سے نزدیک تر ہوتا جائے ، لیکن ایک محدود فاصلے کے اندر اُس سے نہ ملے -

**Asyndeton**, *n.* : (صنعت) لا عطفی ؛ بلاغت کی ایک صنعت جس میں حروف عطف نہیں لاتے -

**At**, *prep.* : (۱) پر ؛ اوپر ؛ میں ؛ بر ؛ حالت میں - (۲) کسی جانب حرکت کا اظہار ؛ پر ؛ سمت ؛ طرف -

*a. a disadvantage* : نقصان میں ؛ ٹوٹے میں ؛ گھاٹے میں -

*a. all events* : بہر طور ؛ بہر نہج ؛ بہر صورت ؛ بہر کیف ؛ بہر تقدیر -

*a. a low price* : کم قیمت پر ؛ کم داموں ؛ کم دام میں -

*a. arm's length* : دیکھو ARM, *n.* -

*a. best* : بہترین حالت -

*a. daggers drawn* : ازلی بیر ؛ باپ مارے کی دشمنی ؛ خون کا پیاسا -

*a. his mercy* : قبضے میں ؛ ہاتھ میں -

*a. most* : زیادہ سے زیادہ

*a. random* : اٹکل پچو -

*a. sea* : بالکل غلط ؛ بھکا بھکا ؛ حواس باختہ ؛ بد حواس -

*a. worst* : بد ترین حالت میں -

*goo– a. repartee* : حاضر جواب ؛ حاضر جوابی میں اُستاد -

*play a. fighting* : لڑنے کی نقل کرنا ؛ لڑائی کا کھیل -

*to be a.* : پیچھے پڑنا ؛ تاک میں رہنا -

**At-** *pref.* : (لاحقہ) *ad-* جب *t* کے پہلے آتا ہے تو *at* میں بدل جاتا ہے - دیکھو AD- -

**Ataraxy,-axia**, *n.* : بے تعلقی ؛ مست مولا پن ؛ بے نیازی ؛ سکون قلب -

**Atavism**, *n.* : (۱) اجداد پر پڑنا ؛ بزرگوں سے مشابہت ؛ رجعت جدی - (۲) پرکھا روگ ؛ کسی مرض کا کئی پیڑھیوں کے بعد ظاہر ہونا -

**atavistic**, *a.* : پرکھا روگی -

**Ataxic**, *a.* : وظائف جسمانی کے اختلال سے متعلق -

*a. fever* : شدید قسم کا موتی جھرا ؛ میعادی بخار -

**Ataxy**, *n.* : وظائف جسمانی کا اختلال -

*locomotor a.* : ہاتھ پانو وغیرہ کے افعال کا خلل -

**Ate** : دیکھو EAT-

**–ate**, *suf.* : (لاحقہ) (۱) اسم مفعول کے معنے دیتا ہے - (۲) کبھی عہدے کے اظہار کے لیے آتا ہے -

*legate* : نمائندہ ؛ فرستادہ ؛ مندوب -

*marquisate* : مار کوئیس کا عہدہ -

*nitrate* : نائٹریٹ -

*sulphate* : سلفیٹ -

**–ate**, *suf.* : (لاحقہ) صفات بنانے کے لیے جیسے *desolate*: میں -

**–ate**, *suf.* : (لاحقہ) افعال کے آخر میں ، جیسے : *aggravate, separate*-

*atelier*, *n.* : (مصور یا صنعت گر کا) کار خانہ ؛ کار گاہ - [فرانسیسی لفظ-تلفظ " ات لیے "]

**Atelo-** : (جز ترکیبی) الفاظ کے شروع میں آتا ہے ، بمعنی ناقص ؛ جیسے :

*ateloglassia* : زبان کا ناقص نشو و نما -

*atelognathia* : جبڑوں کا ناقص نشو و نما -

*atelostomia* : منہ کا ناقص نشو و نما -

**Athanasian**, *n.* : اثاناسیوسی ؛ متعلق بہ اثاناسیوس (Athanasius) جو قسطنطین کے عہد میں اسکندریہ کا صدر

اسقف تها -

*A. creed*: اثانا سیوسی مسلک ' جو اِس طرح شروع هوتا هے " جو کوئی کہ ایسا کرے گا " -

**Atheism**, *n.*: ( ۱ ) دهریت ؛ وجود خدا سے اِنکار ؛ زندیقیت - ( ۲ ) خدا نشناسی ؛ بے دینی ؛ کفر -

**atheist**, *n.*: دهریہ ؛ کافر ؛ زندیق ؛ ملحد -

**atheistic**, *a.*: دهریوں کا سا ؛ ملحدانہ ؛ کافرانہ -

**atheistically** *adv.*: ملحدانہ طور پر وغیرہ -

**Athenaeum**, *n.*: (۱) علمی یا ادبی مجلس - (۲) دارالمطالعہ ؛ دارالاخبار ؛ کتب خانہ -

**Athirst**, *pred. a.*: ( ۱ ) پیاسا ؛ تشنہ - ( ۲ ) تشنہ ؛ شایق ؛ مشتاق ؛ آرزو مند ؛ خواهاں -

**Athlete**, *n.*: ( ۱ ) ورزشی ؛ کسرتی آدمی ؛ پهلوان ؛ لڑنتیا - ( ۲ ) توانا ؛ مضبوط ؛ تنومند ؛ قوی الجثہ ؛ کسرتی ؛ ورزشی آدمی -

**Athletic**, *a.* & *n.*: (۱) متعلق بہ ورزش جسمانی ؛ کسرتی - (۲) قوی هیکل ؛ توانا وغیرہ - (۳) ( جمع ) کسرت -

**athletically**, *adv.*: کسرتی طور پر ؛ کسرتیوں کی طرح -

**athleticism**, *n.*: ورزش میں اِنہماک ؛ کسرتی بننے کی مشق -

**At-home**, *n.*: (۱) گهر پر ؛ خانہ باش - (۲) عصرانہ ( ج ) ؛ کسی خاص وقت میں مهمانوں کی مدارات ؛ ایٹ‌هوم - (۳) بے تکلف ( گویا اپنے گهر میں ) -

**Athwart**, *adv.* & *prep.*: (۱) آڑا ؛ ترچها - (۲) برعکس ؛ خلاف ؛ برخلاف ؛ علی‌الرغم

*athwart-hawse.*: دوسرے لنگر انداز جهاز کے پیش پر -

**-atic**, *adj. suf.*: ( لاحقہ ) صفت بنانے کے لیے ؛ جیسے: *lunatic*, *fanatic* -

**-atile**, *adj. suf.*: (لاحقہ) صفات بنانے کےلیے؛ جیسے: *versatile*, *volatile* - اردو میں اِسے " والا " ' "آلا" ' "اِیلا" سے ظاهر کرسکتے هیں یا فارسی یا عربی قواعد کی رو سے اسم فاعل بنا کر -

**A-tilt**, *adv.*: جهکا هوا ؛ ٹیڑها -

*run, ride, a.*: نیزہ تانے دوڑنا ؛ گهوڑے پر چڑهہ کر نیزہ بازی کی مشق ؛ یعنی تلے هوئے هونا ؛ بالکل مستعد هونا -

**-ation**, *suf.*: (لاحقہ) اسماے کیفیت کے لیے ؛ جیسے: *agitation* وغیرہ -

**-ative**, *suf.*: ( لاحقہ ) صفت کے لیے ' خاص کر اُن افعال سے جو *ate* - پر ختم هوتے هیں جیسے *demonstrate* ( ظاهر کرنا ' دکهانا ) نمائش کرنا سے ) نمائش ؛ ظاهری نمائشی یا اظہار کرنے والا *demonstrative* - اردو میں اِس کا بدل ' والا ' یا اسم فاعل کی صورت هے یا یاے نسبت-

**Atlantic**, *a.* & *n.*: ( ۱ ) اطلسی ؛ متعلق بہ کوہ اطلس جو لیبیا میں هے - (۲) اوقیانوسی ؛ اتلانتکی - (۳) بحر اوقیانوس ؛ بحر ظلمات ؛ اٹلانٹک -

**Atlas**, *n.*: ( ۱ ) نقشوں کی کتاب ( اٹلس ) - (۲) نقشہ کشی کا بڑی تقطیع کا کاغذ - (۳) ( تعلیات ) سب سے اوپر کی گُریا یا مهرہ پشت جس پر کهوپڑی ٹکی هوئی هے ؛ حامل -

**Atmo-**: دوسرے الفاظ کے ساتھ آتا هے بمعنی ابخرہ ' ابخار ' جیسے :

*atmology*: بخاریات ( ابخرات کا علم ) -

*atmolysis*: بخارات کو الگ الگ کرنا ؛ تحلیل بخارات -

*atmometer*: تبخیر پیما -

**Atmosphere**, *n.*: ( ۱ ) کرۂ‌هوا - (۲) فضا ؛ خلاے بسیط -(۳)احاطہ؛ گهیرا ؛ حصار ؛ حلقہ - (۴) جسمانی یا ذهنی فضا یا ماحول - (۵) هوا - (۶) ( جمع میں ) ایک مربع انچ سطح پر ۱۵ پونڈ وزنی دباو ؛ هواؤں کا دباو -

**atmospheric(al)**, *aa.*: فضاءی ؛ هواءی ؛ متعلق بہ کرۂ هواءی - ( جمع ) طوفان کی حالت میں لاسلکی یا ٹیلیفون میں هوا کا جو اختلال محسوس هوتا هے -

**atmospherically**, *adv.*: فضا یا ماحول کے اعتبار سے ؛ فضاءی طور پر وغیرہ -

**Atoll**, *n.*: ( ملیالم زبان میں اٹل ) حلقہ نما مرجانی چٹانیں جو لیگوں کے چاروں طرف هوں -

**Atom**, *n.*: (۱) ذرہ ؛ ریزہ ؛ کوئی بہت هی چهوٹی چیز ؛ جس کی تقسیم نہ هوسکے - (۲) اقل حصہ ؛ چهوٹا سا حصہ ؛ جزو قلیل ؛ عشرعشیر - (۳) هر چهوٹی چیز ؛ ذراسی چیز ؛ ذرہ ؛ ریزہ -

*chemical aa.*: جوهر کیمیاوی ( اشیا کی وہ چهوٹی مقدار جو کیمیاوی ترکیب پاسکے ) -

*physical a.*: جزولایتجزی ؛ جوهر ؛ جوهر فرد ( جوهرطبیعی )

**Atomic**, *a.*: جوهری؛ متعلق بہ جوهر ؛ جزولایتجزی کا؛ جوهرکا -

*a. philosophy.*: سفۂ جوهر فرد ' یہ عقیدہ کہ تمام چیزیں جاذبہ اور حرکت رکهتی هیں اجزاے لایتجزی سے بنی هیں -

*a. theory.*: یمیا) نظریۂ جوهر ' یہ نظریہ کہ عناصر ایسے تقسیم پذیر اجزاے مادہ پر مشتمل هیں ' جو اپنا مخصوص اضافی رکهتے هیں ' اور مختلف اشیا کے جوهر جب ترکیب تے هیں تو ایک خاص تناسب کے ساتھ ملتے هیں اور کا یہ تناسب رهی هوتا هے جس میں عناصر اور مرکبات یمیاوی ترکیب پاتے هیں -

*unit of a. weight.*: جوهر کی اکاءی ؛ هائڈروجن کے جوهر کا وزن جس کے حوالے سے دوسری اشیا کا وزن‌جوهر یا جاتا هے -

**atomical**, *a.*: وهری ؛ جوهر فرد یا جزو لا یتجزی متعلق -

**atomically**, *adv.*: عتبار جوهر ؛ بلحاظ جوهر -

**Atomicity**, *n.*: ستعداد جوهری ؛ جوهرمندی ؛ جوهرکی ؛ کسی ر کی استعداد ترکیب یعنی اُس کا ایک ذرہ یا جوهر هائڈروجن کتنے ذروں کے ساتھ معمولاً اور طبعاً ترکیب پاسکتا هے -

**Atomism**, *n.*: ادی جوهروں کے عمل کا نظریہ ؛ نظریۂ هریت ؛ ذریت -

**Atomist**, *n.*: یۂ جوهریت ( ذریت ) کا قاءل -

**atomistic**, *a.*: ری ؛ جوهریت سے متعلق -

**Atomize**, *v.t.*: س یا جواهر فرد میں تحلیل کرنا -

**atomization**, *n.*: ) جوهرانا ؛ ذروی یا جوهری تحلیل کرنا - ) مائعات کو لطیف بنا دینا -

**Atomizer**, *n.*: طب ) عرق پاش ' وہ آلہ جس کی مدد مائعات کی باریک باریک پهواریں نکلتی هیں -

**Atomy**, *n.*: ) ڈهانچ ؛ پنجر - (۲)هڈی چمڑا ؛ پوست استخواں یعنی بہت دبلا ) -

**Atomy**, *n.*: ؛ جزولا یتجزی ؛ ریزہ -

**Atone**, *v.t.&i.*: ) کفارہ دینا ؛ کفارہ اداکرنا ؛ بهگتان بهگتنا ؛

تاوان دینا ؛ ڈانڈ بھرنا ؛ بدل کرنا ؛ عوض کرنا - (۲) کفارہ فدیہ' بدلا وغیرہ دینا - (۳) ( متروک ) مصالحت کرنا ؛ هم آهنگ کرنا ؛ هم صوت کرنا -

**atonement**, *n.*: کفارہ ؛ فدیہ ؛ تاوان ؛ ڈانڈ ؛ بدلا ؛ معاوضہ ؛ هم آهنگی ؛ هم صوتی -

**Atonic**, *a.&n.*: (۱) بے نبرہ ؛ وہ بول جس پر زور نہ پڑے ؛ غیر موکد - (۲) ( طب ) بے رونق ؛ جس پر صحت کی رونق نہ ہو - (۳) (*N.*) غیر موکد بول -

**Atop**, *adv.*: اوپر ؛ چوٹی پر ؛ سر پر -

**Atrabilious**, *a.*: ( ) سوداوی - ( ۲ ) مالی خولیائی ؛ خبطی ؛ اُداس ؛ سوداوی مزاج - (۳) جھلا ؛ چڑچڑا ؛ ترش مزاج -

**atrabiliousness**, *n.*: سودا ؛ سوداویت ؛ مالی خولیا ؛ خبط ؛ جھلا پن ؛ چڑچڑا پن ( اور مذکورہ بالا معنوں میں ) -

**Atrip**, *adv.*: ( جہاز کے لنگر کے متعلق ) ذرا بلند ؛ زمین سے تھوڑا هی اوپر -

**Atrium**, *n.* (pl.-*a*,-*ums*): (۱) رومی مکان کا صحن ؛ آنگن - (۲) برساتی ؛ چھتا ( خاص کر گرجوں کا ) -

**Atrocious**, *a.*: (۱) خبیث ؛ ملعون ؛ نابکار ؛ بد ذات ؛ بیدرد ؛ ظالم - (۲) بہت برا ؛ بہت خراب ؛ زشت ؛ جیسے :

*a. pun*: بدنما یا غیر مہذب ضلع جگت

**atrociously**, *adv.*: بد ذاتی یا نابکاری سے ؛ خبیثانہ ؛ پاجیانہ طور پر -

**atrociousness**, *n.*: نابکاری ؛ خباثت ؛ شرارت ؛ پاجی پن -

**Atrocity**, *n.*: ( ۱ ) پاجی پن ؛ بد ذاتی ؛ نابکاری ؛ خباثت - (۲) پاجیانہ فعل ؛ ظالمانہ فعل - (۳) سخت غلطی ؛ فاش غلطی ؛ انتہائی حماقت ؛ بدتہذیبی -

**Atrophy**, *n.*: دبلا پن ؛ لاغری ؛ ہزالی ؛ پوست استخواں ہوجانا ؛ سوکھا ( ناقص غذا ملنے کی وجہ سے ) ( نیز مجازاً ) -

**atrophy**, *v.t.&i.*: گھلنا یا گھلانا ؛ دبلا ہونا یا کرنا سوکھنا یا سوکھانا ؛ پوست استخواں ہونا یا کرنا -

**Atropine**, *n.*: ایک قسم کا زهریلا القلی دار مادہ ' جو مکو سے نکلتا هے ؛ عرق مکو ؛ عرق عنب الثعلب ؛ اتروپین -

**Attach**, *v.t.&i.*: (۱) باندھنا ؛ نتھی کرنا ؛ ٹانکنا ؛ منسلک کرنا ؛ لگانا ؛ جوڑنا - (۲) شریک ہونا ؛ ملنا ؛ شامل ہونا ؛ ساتھ ہوجانا ؛ جاملنا ( کسی شخص ' جماعت یا وفد وغیرہ سے ) - (۳) ملانا ؛ لگانا ؛ شامل کرنا ؛ اضافہ کرنا ؛ ملحق کرنا ( کسی غیر مادی چیز ' نام ' ذمہ داری ' وغیرہ کا ) - (۴) اهمیت دینا ؛ سمجھنا ؛ نسبت کرنا ؛ منسوب کرنا - (۵) ( قانون ) قرق کرنا ؛ ضبط کرنا ؛ قرقی میں لانا (۶) عائد ہونا ' لگنا ' آنا ؛ جیسے : مجھ پر کوئی الزام نہیں آتا یا عائد ہوتا —*no blame attaches to me*,

**attachable**, *a.*: باندھنے کے قابل ؛ قابل انسلاک ؛ منسلک شدنی ؛ جوڑنے کے قابل ؛ قابل قرقی

**Attache**, *n.*: رکن عملہ سفارت ؛ اتاچی -

*a. case*: ( کاغذات رکھنے کا ) چمڑے کا چھوٹا بکس -

**Attachment**, *n.*: (۱) انسلاک ؛ جوڑ ؛ نتھی کرنا ؛ شامل کرنا ؛ شمول ؛ اشتراک ؛ ( اور ATTACH کے دوسرے معنوں میں ) - (۲) ( شے ) منسلکہ ؛ مشمولہ ؛ نتھی شدہ - (۳) بندھن ؛ نتھی ؛ رشتہ - (۴) محبت ؛ پیار ؛ دلی تعلق ؛ چاہ ؛ اُلفت ؛ اُنس -

(۵) قرقی ؛ ضبطی -

*foreign a.*: غیر ملکی مال کی قرقی جو قرضوں کی ادائی کے لیے کی جاوے -

**Attack**, *v.t.*: (۱) حملہ کرنا ؛ دھاوا کرنا ؛ چڑھائی کرنا ؛ ہلا کرنا ؛ دھاوا بولنا ؛ یلغار کرنا ؛ چڑھ دوڑنا ؛ ٹوٹ پڑنا ( نیز مجازاً ) - (۲) برا اثر کرنا ؛ مضر ہونا ؛ ضرر پہنچانا ؛ نقصان پہنچانا ؛ خراب کرنا ( کسی طبیعی عامل یا بیماری وغیرہ کا ) -

**attackable**, *a.*: قابل گرفت ؛ ضرر پذیر ؛ نقصان پذیر ؛ (مم) -

**Attack**, *n.*: (۱) حملہ ؛ ہلا ؛ یلغار ؛ یورش ؛ دھاوا ؛ چڑھائی ( نیز مجازاً ) - (۲) عمل ؛ اثر (امراض اور طبیعی عاملوں کا) -

**Attain**, *v.t.&i.*: (۱) پہنچنا ؛ آلگنا ؛ عمر کو پہنچنا - (۲) حاصل کرنا ؛ پانا ؛ تکمیل کو پہنچانا -

**attainability, attainableness**, *nn.*: امکان حصول -

**attainable**, *a.*: ممکن الحصول ؛ قابل حصول ؛ تکمیل پذیر -

**Attainder**, *n.*: سزائے موت یا خارج البلد کے عواقب ( مثلاً املاک ' شہری حقوق یا وراثت سے محرومی وغیرہ ) -

**Attainment**, *n.*: (۱) حصول ؛ تحصیل ؛ تکمیل کو پہنچنا - (۲) جوهری ؛ هنر ؛ استعداد ؛ اکتساب -

**Attaint**, *v.t.*: (۱) سزائے موت وغیرہ کے عواقب عائد کرنا - (۲) ( بیماریوں وغیرہ کا ) لاحق ہونا ؛ حملہ کرنا ؛ لگنا ؛ پیدا ہو جانا - (۳) لگنا ؛ لگ جانا ( متعدی بیماریوں کا ) ؛ اُڑکر لگنا ؛ متاثر ہونا ؛ سرایت کرنا - (۴) داغ لگانا ؛ ملوث کرنا ؛ سانا ؛ آلودہ کرنا ؛ کلنک کا ٹیکا لگانا ؛ بد نام کرنا -

**Attar**, *n.*: عطر گلاب -

**Attemper**, *v.t.*: (۱) ممزوج کرنا ؛ ملانا ؛ سمونا ؛ آمیز کرنا ؛ معتدل بنانا - (۲) حرارت معتدل کرنا - (۳) تسکین دینا ؛ دھیما کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ تشفی دینا - (۴) مطابق کرلینا ؛ رنگ قبول کرنا ؛ مناسب حال یا مطابق حال کرلینا ؛ سازگار بنالینا - (۵) هم آهنگ کرنا ؛ هم صوت کرنا - (۶) تاو دینا (دھات کو) ؛ بجھاو دینا ؛ آب دینا -

**attemperment**, *n.*: ترکیب امتزاج ؛ سمونا ؛ مطابقت ؛ موافقت ؛ هم آهنگی ؛ تاو ؛ بجھاو ؛ دم ؛ آب -

**Attempt**, *v.t.*: (۱) کوشش یا سعی کرنا - (۲) (دشمن یا قلعے کی) تسخیر کی کوشش کرنا -

*a. the life of*: ( کسی کی ) جان لینے کی کوشش کرنا ؛ اقدام قتل کرنا -

**attemptable**, *a.*: قابل کوشش ؛ قابل سعی

**Attempt** *n.*: سعی ؛ جد و جهد ؛ بیڑا اٹھانا -

**Attend**, *v.t.&i.*: (۱) توجہ کرنا ؛ متوجہ ہونا ؛ توجہ مبذول کرنا ؛ غور کرنا ؛ سوچنا - (۲) مشغول ہونا ؛ منہمک ہونا ؛ جٹ جانا ؛ لگ جانا ؛ مصروف ہونا - (۳) موجود ہونا ؛ حاضر ہونا ؛ شریک ہونا ( کسی موقع پر ) - (۴) حاضر خدمت رهنا ؛ حاضر باش ہونا - (۵) ( *Trans.* ) ملاقات کے لیے حاضر ہونا - (۶) ساتھ ہونا ؛ رفاقت کرنا ؛ معیت کرنا ؛ ساتھ جانا -

**Attendance**, *n.*: (۱) حاضری ؛ حاضر باشی ؛ حاضری خدمت ؛ حضوری ؛ موجودگی ؛ شرکت - (۲) تعداد حاضرین -

*dance a. on*: حاضر باشی کرنا ؛ دربار داری کرنا -

**Attendant**, *a. & n.*: (۱) حاضر رهنے والا ؛ حاضری دینے والا ؛ حاضرباش

-*a. circumstances*, : (۲) متعلقہ ؛ جیسے : متعلقہ واقعات
(۳) حاضر، موجود - (۴) (ن.) نوکر، حاشیہ بردار، خدمت گار، وابستہ، دامن وابستۂ دولت، حاشیہ نشیں -

**Attention**, *n.* & *int.*: (۱) توجہ، دھیان، التفات، غور، خیال (۲) توجہ، خیال، لحاظ، پاس - (۳) (جمع میں) تکلفانہ آداب، مراسم اخلاق، اخلاق، آو بھگت -

*come to, stand at, a.*: (فوجی) سیدھے کھڑے ہونا ؛ ٹنشن یا ٹنچن ہوجانا -

**Attentive**, *a.*: (۱) متوجہ ؛ خیال رکھنے والا - (۲) خلیق ؛ خاطر داری کرنے والا ؛ متواضع ؛ آو بھگت کرنے والا ؛ خاطر مدارات سے پیش آنے والا -

**attentively**, *adv.*: توجہ اور فکر سے -

**attentiveness**, *n.*: توجہ ؛ فکر ؛ اِلتفات -

**Attenuate**, *v.t.*: (۱) پتلا کرنا ؛ باریک کرنا - (۲) رقیق کرنا ؛ پتلا کرنا (ترکیب کے اعتبار سے) - (۳) تخفیف کرنا ؛ تقلیل کرنا؛ گھٹانا (قیمت یا قوت کو) -

**attenuation**, *n.*: رقیق کرنا ؛ تخفیف ؛ کمی ؛ تقلیل ؛ انتخفات -

**Attenuate**, *a.*: (۱) پتلا ؛ باریک - (۲) لطیف؛ ہلکا کیا ہوا ؛ رقیق ؛ پتلا -

**Attest**, *v. t. &i.*: (۱) تصدیق کرنا ؛ توثیق کرنا - (۲) حلف لینا ؛ قسم لینا ؛ حلفیہ اقرار لینا - (۳) شاهد ہونا ؛ گواہ ہونا ؛ گواہی دینا ؛ شہادت دینا -

**attestor**, *n.*: تصدیق کنندہ ؛ مصدق ؛ حلف لینے والا ؛ قسم کھلانے والا ؛ شاهد -

**Attestation**, *n.*: (۱) تصدیق ؛ توثیق - (۲) شہادت ؛ گواہی - (۳) دستخطی تصدیق یا توثیق ؛ قسمیہ بیان ؛ تحریری اقرار - حلف لینا ؛ قسم کھلوانا ؛ حلفیہ اقرار کروانا -

**Attic**, *a.* & *n.*: اٹیکی ؛ ایتھنس کا یا اِس سے متعلق - اٹیلیوں کی یونانی ؛

*A. dialect*: وہ یونانی زبان جو ایتھنس کے باشندے بولتے تھے -

*A. order*: (یونانی عمارات کے اقسام خمسہ کا) چوکھونٹا کھمبا - دیکھو ORDER -

*A. salt, wit*: لطیف ظرافت ؛ اعلی درجے کی ظرافت ؛ ستھری ظرافت ؛ لطیف مذاق -

**Attic**, *n.*: (۱) ایک قسم کی عمارت جس میں نیچے کا طبقہ بلند اور اوپر کا اِس سے کم بلند ہوتا ھے ؛ اٹیک - (۲) کھپریلی چھت کی سب سے اوپر کی منزل کا کمرا جس کی چھت کھپریلی ہو -

**Atticism**, *n.*: (۱) اٹینیت ؛ ایتھنس کا طریق ، طرز ، زبان وغیرہ - (۲) فصاحت ؛ شیرینیٔ گفتار - (۳) اٹینیت (یعنی ایتھنس کے ساتھ محبت) ؛ اٹیلہ پرستی -

**atticize**, *v.t.*: یونان پرستی کرنا ؛ اتھینی لہجہ کی نقل کرنا-

**Attire**, *v.t.* & *n.*: (۱) ملبوس کرنا ؛ لباس پہنانا ؛ کپڑے پہنانا ؛ سنوارنا ؛ آراستہ کرنا - (۲) ملبوس ؛ لباس ؛ پوشاک ؛ کپڑے-

**Attitude**, *n.*: (۱) طرز ؛ رخ ؛ انداز ؛ وضع ؛ حالت (تصویر میں)- (۲) روپ ؛ انداز ؛ ڈھنگ ؛ طرز ؛ حالت ؛ چہرہ مہرہ ؛ قطع ؛ جیسے : "روپ بھرنا" - *strike an a.* (۳) طرز؛ انداز (جس سے کوئی خاص رجحان ظاہر ہوتا ہو -

*a. of mind*: طرز خیال ؛ انداز فکر ؛ ذهنی کیفیت -

**Attitudinize**, *v.i.*: (۱) چہرہ بنانا ؛ صورت یا حلیہ بنانا ، اِس کی مشق کرنا - (۲) بناوٹ یا تصنع سے بولنا ؛ لکھنا یا پیش آنا -

**Attorn**, *v.t.* & *i.*: (۱) (قانون) منتقل کرنا یا ہونا - (۲) نئے زمیندار کو باضابطہ تسلیم کرنا ؛ پٹا بدلی یا تبدیل پٹا کرنا -

**attornment**, *n.*: تبدیل پٹا -

**Attorney**, *n.*: وکیل ؛ مختار -

*A. General*: صدر وکیل سرکار جو تمام سرکاری مقدموں کے متعلق قانونی کارروائی کرنے کا مجاز ہوتا ھے -

**attorneyship**, *n.*: مختاری ؛ وکالت -

**Attorney**, *n.*; *letter, warrant, of A.*: مختار نامہ ؛ وکالت نامہ -

*Power of A.*: مختاری یا وکالت کے اختیارات -

**Attract**, *v. t.*: (۱) کھینچنا ؛ کشش کرنا - (۲) دلکش ہونا ؛ پسند آنا ؛ اچھا معلوم ہونا ؛ گرویدہ کرنا ؛ لبھانا - (۳) مبذول یا منعطف کرانا ؛ متوجہ کرانا ؛ حاصل کرنا (توجہ) -

**attractability**, *n.*: کھینچنے کی صلاحیت ؛ صلاحیت کشش ؛ کشش پذیری -

**attractable**, *a.*: کشش سے متاثر ہونے والا ؛ وہ جو کھینچا جاسکے ؛ کشش قبول -

**Attraction**, *n.*: (۱) کشش ؛ قوت کشش ؛ موھنی ؛ تسخیر ؛ دوسروں کو اپنی طرف کھینچنے کی صلاحیت ؛ قوت جذب (نیز مجازاً) - (۲) قوت کشش ؛ کھینچنے والی قوت - (۳) جاذب؛ دلکش ؛ موہ لینے والی ؛ لبھا لینے والی چیز -

*a. of gravity*: کشش ؛ انجذاب ؛ جذب -

*capillary a.*: کشش اتابیب شعری (جس کی وجہ سے مائعات بال کی طرح کی باریک نالیوں میں اوپر چڑھتے ہیں) -

*magnetic a.*: مقناطیسی کشش ؛ مقناطیسی انجذاب -

*molecular a.*: سالماتی کشش ؛ سالمات مادہ کا باهمی انجذاب -

**Attractive**, *a.*: جاذب ؛ کشش رکھنے والا ؛ کھینچنے والا ؛ دلکش؛ دلچسپ ؛ گرویدہ کرنے والا (خاص کر مجازی معنوں میں) -

**attractively**, *adv.*: دلکشی سے -

**attractiveness**, *n.*: دلکشی ؛ کشش ؛ دلفریبی -

**Attribute**, *n.*: (۱) وصف ؛ صفت؛ خاصیت؛ عرض- (۲) متعلقات ؛ لواحق ؛ لوازم (جو کسی شخص یا عہدے کے مناسب حال سمجھے جاتے ہوں) - (۳) صفت امتیازی ؛ خاص خصوصیت ؛ خاصہ ؛ خاص صفت؛ خاص بات - (۴) (نحو) صفت -

**Attribute**, *v.t.*: (۱) منسوب کرنا ؛ نسبت دینا ؛ خصوصیت قرار دینا ؛ صفت قرار دینا - (۲) سبب قرار دینا ؛ (معلول کی) علت بتانا - (۳) تعین مکانی یا زمانی کرنا -

**attributable**, *a.*: نسبت پذیر ؛ قابل اِنتساب ؛ جو منسوب کیا جا سکے -

**Attribution**, *n.*: (۱) اِنتساب ؛ نسبت ؛ تعلیل - (۲) اقتدار (جو کسی حکمران وغیرہ کو دیا جائے) -

**Attributive**, *a.* & *n.*: (۱) (منطق) عرضی ؛ جس میں کسی موضوع کا کوئی خاص عرض بیان کیا گیا ہو - (۲) صفتی ؛

**Ball,** *n.* : مجلس رقص -
*b.-room* : ناچ گھر ؛ ناچ کمرا ؛ رقص گاہ -
*give a b.* : ناچ کی دعوت دینا ؛ محفل رقص منعقد کرنا -
*open the b.* : رقص کا آغاز کرنا -
**Ball,** *v.t.&i.* : گولاسا بن جانا ؛ دباکر یا لپیٹ کر گولا بنادینا -
**Ballad,** *n.* : (۱) جذبات سے بھرا گیت، جس میں کئی بند ہوں اور ایک ھی لے میں برائے نام ساز کے ساتھ گاے جائیں-(۲) چھوٹے چھوٹے بندوں کی رزمیہ نظمیں ؛ آلھا ؛ چاربیت -
**ballad-monger,** *n.* : وہ شخص جو چار بیت کہتا ہو، چار بیت گو-
**balladry,** *n.* : چار بیت گوئی -
**Ballade,** *n.* : تین بند کی نظم، جس کا ہر بند سات یا آٹھہ مصرعوں کا ہو، وہ نظم جس کے ہر بند میں مساوی مصرعے ہوں-
*b. royal* : وہ بند جس میں سات آٹھہ مصرعے اور ہر مصرعے میں دس بول ہوں -
**Ballast,** *n.* : (۱) کوئی وزنی چیز، جو جہاز پر توازن قایم کرنے کے لیے رکھی جاے-(۲) تجربہ یا اصول وغیرہ، جس سے سیرت میں پختگی پیدا ہو، جوہر متانت-(۳) بھرت، کنکریٹ، ککروٹی-
**Ballast,** *v.t.* : بھرائی کرنا، (سڑک وغیرہ)، پختہ کرنا، توازن قایم کرنا-
**ballasting,** *n.* : توازن، پٹائی، بھرائی -
*ballerina, n.* : ناچنے والی، رقاصہ-
**Ballet,** *n.* : سنگت ناچ، متفقہ ناچ، رہس -
*ballista, n.* : سنگ اندازی کی قدیم کل، منجنیق -
**Ballistic,** *a.* : پھینکنے والا، ڈھکیلنے والا (منجنیق سے متعلق) -
**ballistics,** *n.* : منجنیقیات -
*ballon d'essai, n.* : اس امر کا تجربہ کرنا کہ آیا اپنے ملک کی رعایا یا دوسری دول حکمت عملی کی کسی تبدیلی کی روادار ہونگی، سیاسی نبض شناسی -
**Ballonet,** *n.* : ہوائی جہاز کا اندرونی گیس بیگ
**Balloon,** *n.* : (۱) (کیمیا) بھبکا، شیشہ کشید-(۲) غبارہ، ہوا بھری ہوئی چیز - (۳) درختوں کو سیدھا رکھنے کا شکنجہ - (۴) کلس، ستون، مینار وغیرہ کے اوپر کا گول حصہ، لٹو، تبلہ-
**balloonist,** *n.* : غبارچی، غبارہ باز -
**Balloon,** *v.i.* : غبارے میں اُڑنا، غبارے کی طرح پھول جانا -
**ballooner,** *n.* : غبارچی، غبارہ باز -
**Ballot,** *n.* : قرعہ اندازی، پوشیدہ راے دھندگی -
*b.-box* : قرعہ اندازی کا یا رایوں کی چٹھیاں جمع کرنے کا صندوق-
**Ballot,** *v.i.* : پوشیدہ راے دینا -
*b. for* : پوشیدہ راے دھندگی سے انتخاب کرنا -
**Ballot,** *n.* : ۳۵ سے ۶۰ سیر تک کا گٹھا -
**Ballotage,** *n.* : مکرر راے شماری (فرانس میں جب کسی انتخاب میں کسی امیدوار کے لیے اتنی رائیں نہیں آتیں جتنی انتخاب کے لیے مقرر ہیں تو دو سب سے زیادہ راے پانے والوں کے لیے دوبارہ راے لی جاتی ھے)-
**Ball-platz,** *n.* : (تلفظ:-"بال پلاتس") : آسٹریا ہنگری کا دفتر خارجہ -
**Bally,** *a.&adv.* : وہ لفظ، جس سے متکلم بیزاری یا نفرت کا اظہار کرتا ھے، (جیسے: کمبخت!)-
**Ballyrag,** *v.t.&i.* : (سوقیانہ) عملی مذاق کرنا، ہاتھاپائی کرنا، دھینگامشتی کرنا، ستانا -

**ballyragging,** *n.* : تمسخر، دھینگامشتی، ہاتھاپائی -
**Balm,** *n.* : (۱) خوشبودار پانی، جو بعض درختوں سے نکلتا ھے اور طبی خواص رکھتا ھے (تلفظ:"بام") - (۲) مرہم -(۳) بلسان کا درخت -(۴) خوشبو، مہک-(۵) تسکین -
*B. Gentle, B.-mint, Bastard B., Field B.* : خوشبودار بوٹیاں -
*B. of Gilead or of Mecca.* : زردی مائل روغن دار لاکھ جو کسی زمانے میں جراثیم کو ہلاک کرنے کے لیے استعمال ہوتی تھی-
**Balm-cricket,** *n.* : ایک قسم کا جھینگر، تدّی -
**Balmoral,** *n.* : (۱) فیتہ لگا ہوا جوتا - (۲) لہنگا - (۳) سایا، اسکاتی ٹوپی -
**Balmy,** *a.* : (۱) روغن دار (درخت) - (۲) خوشبودار - (۳) ہلکا - (۴) نرم - (۵) مسکن، مفرح - (۶) صحت بخش -
**balmily,** *adv.* : تسکین دہ طور پر -
**balminess,** *n.* : سکون بخشی ؛ نرمی ؛ عطر بیزی -
**Balsam,** *n.* : (۱) بلسان ؛ گل مہندی - (۲) درخت بلسان (۳) روغن ؛ مرہم - (۴) (کیمیا) لاکھ وغیرہ کا مرہم -
*B. Apple* : ترمی کی قسم کا ایک پودا-
*Canada B.* : بلسان کنادی
*True B., or B. of Mecca* : اصلی بلسان یا بلسان مکی -
**balsamic,** *a.* : بلسانی-
**balsamically,** *adv.* : بلسان کی طرح -
**balsamiferous,** *a.* : بلسان دار-
**Baltimore,** *n.* : نارنگی اور ابلقہ (جو لارڈ بالٹی مور کا نشان ھے)-
**Baluster,** *n.* : جنگلے یا کٹہرے کے چھوٹے کھمبے -
**Balustrade,** *n.* : جنگلے یا کٹہرے کا سلسلہ -
**balustraded,** *a.* : جنگلے دار ؛ کٹہرے دار -
**Bam,** *v.t.&n.* : (سوقیانہ اور متروک) دھوکا دینا -
*bambino, n.* : حضرت عیسیٰ کی ایام شیر خوارگی کی شبیہ، جو اٹلی کے گرجوں میں بڑے دن کو دکھائی جاتی ھے -
**Bamboo,** *n.* : بانس -
**Bamboozle,** *v.t.* : دم دینا، جھانسا دینا -
**bamboozlement,** *n.* : فریب ؛ جھانسا -
**Ban,** *v.t.&i.* : (۱) لعنت بھیجنا - (۲) کوسنا ؛ بددعا کرنا - (۳) ممنوع کرنا -
**Ban,** *n.* : (۱) سراپ ؛ بددعا ؛ لعنت - (۲) اِمتناع (مذہبی جلسوں وغیرہ سے ) - (۳) باضابطہ ممانعت - (۴) قانونی حقوق سے محرومی ( خصوصاً مقدس رومی سلطنت کی طرف سے) -(۵) لعنت ملامت ( قدیم ) - (۶) ممانعت ( راے عامہ کی طرف سے ) -
**Ban,** *n.* : ہنگری وغیرہ میں حاکم ضلع ؛ فوجی افسر -
**Banal,** *a.* : پیش پا افتادہ ؛ معمولی -
**Banality,** *n.* : پیش پا افتادگی ؛ معمولی پن - (۲) پیش پا افتادہ یا معمولی بات -
**Banana,** *n.* : موز ؛ کیلا -
**Banausic,** *a.* : تنگ، محدود -(۲) محض مستری وغیرہ کے کام کی -
**Banbury cake,** *n.* : بینبری کے مسالے دار کیک، میٹھی روٹی -
**Banc,** *banco, n.* : عدالت عالیہ کا اجلاس کامل -
**Band,** *n.* : (۱) بند، بندھن، رابطہ - (۲) جلد سازی کا فیتہ، فیتہ-

تسمہ؛ ڈوری-(۳) لوہے یا فیتے وغیرہ کا حلقہ-(۴) گروہ؛ منڈلی؛ ٹکڑی؛ جتھا - (۵) (میکانیات) چرخیوں کے تسمے؛ چاک پٹا- (۶) (جمع میں) دو پٹیاں، جو پادری اور وکیل وغیرہ کالر کی جگہ لگاتے ہیں-

*bandbox*: دفتی یا کاغذ کا ڈبا -

*bandmaster*: بینڈ باجے کا افسر -

*B. of Hope*: تارکینِ مسکرات کی انجمن-

*b. saw*: پٹے پر چلنے والا گول آرا-

*bandsman*: باجے والا -

*bandstand*: باجے کا چبوترا-

*b. wheel*: تسمے سے پھرنے والا پہیا -

*German b.*: خانہ بدوش گویے -

*reef-b.*: وہ پٹی جو بادبان پر مضبوطی کے لیے لگائی جاتی ہے -

**Band**, *v. t.*: (۱) رسی یا پٹی لپیٹنا - (۲) دھاریاں بنانا- (۳) جماعت بندی کرنا-

**Bandage**, *n.* & *v.t.*: (۱) پٹی (زخم وغیرہ پر باندھنے کے لیے)- (۲) پٹی، جو آنکھ پر لپیٹی جائے - (۳) پٹی سے باندھنا

*bandaging*, *n.*: مرہم پٹی کرنا -

**Bandanna,-ana**, *n.*: شوخ رنگ کا رومال، جو زرد ہو اور جس پر سفید بندکیاں ہوں -

**Bandeau**, *n.*: ("تلفظ: "بانڈو) ٹورا؛ سر بند؛ سرفات -

**Banderol (e)**, *n.*: (۱) فیتہ یا جھلی، جس پر کتبہ لکھا ہو؛ جھنڈا جو مستول پر اُڑتا ہے؛ مستول جھنڈا - (۲) چھوٹی سی جھنڈی، جو یورپ کے بانکوں کے نیزوں میں خوشنمائی کے لیے لگی رہتی تھی -

**Badnicoot**, *n.*: آسٹریلیا کا ایک کرم خور جانور؛ (ہند) گھوس -

**Bandit**, *n.* (pl.-*itti*-*its*): قزاق؛ رہزن؛ ڈاکو-

*a banditti*: ڈاکوؤں کی جماعت -

**Bandog**, *n.*: زنجیر میں بندھا کتا؛ کھوجی کتا-

**Bandoleer,-ier**, *n.*: چمڑے کا پرتلا، جس میں کارتوس رکھے جاتے ہیں؛ کارتوس پیٹی -

**Bandoline**, *n.*: ایک قسم کا لس دار روغن، جس سے بال جمائے جاتے ہیں-

**Bandy**, *v.t.*: (۱) پھینکنا - (۲) مارنا - (۳) لینا دینا؛ ادل بدل کرنا-

*b. about*: کسی چیز پر بحث کرنا-

**Bandy**, *n.*: ایک قسم کا ٹینس کا کھیل؛ ہاکی کا ڈنڈا؛ (کھیل)-

**Bandy**, *n.*: چھکڑا؛ گھوڑا گاڑی؛ بنڈی (دکن)-

**Bandy**, *a.*: جس کے گھٹنوں میں زیادہ فاصلہ ہو؛ بنگا-

**Bane**, *n.*: (۱) زہر- (۲) تباہی کا سبب- (۳) بدنصیبی - (۴) آفت؛ بپتا-

**baneful**, *a.*: خطرناک؛ مہلک؛ مضر-

**banefully**, *adv.*: خطرناک طور پر -

**banefulness**, *n.*: مضرت؛ ہلاکت-

**Bang**, *v.t.* &-: (۱) زور سے مارنا؛ زور سے بند کرنا؛ دھماکا پیدا کرنا- (۲) مارنا پیٹنا؛ ٹھوکنا-

**Bang**, *n.*: (۱) دھماکا؛ ضرب کی آواز- (۲) بندوق کی آواز-

**Bang**, *adv.* & *int.*: دفعتاً - (۲) پورا پورا؛ مکمل طور سے - (۳) دھماکے کے ساتھ-

*go b.*: پھٹنا -

**Bang**, *v.t.&n.*: (۱) سامنے کے بالوں کو اس طرح کاٹنا کہ پیشانی پر لٹکتے رہیں (۲) برابر کٹے ہوئے بال جو پیشانی پر لٹکتے ہوں-

*b.-tail*: دم کٹا گھوڑا-

**Bangle**, *n.*: چوڑی؛ پہنچی؛ کڑا؛ چھڑا-

**Bangled**, *a.*: کڑے دار-

**Banian, Banyan**, *n.*: (۱) مہاجن؛ بنیا؛ ساہوکار؛ دلال - (۲) شلوکا؛ مرزئی؛ نیم آستین؛ بنیائن- (۳) بڑیا برگد کا درخت-

*b.-day*: وہ دن جب گوشت نہ پکے (بھری) -

*b.-hospital*: بیماری شفا خانہ-

**Banish**, *v.t.*: دور کرنا؛ دل سے نکال دینا؛ شہر بدر کرنا؛ جلاوطن کرنا-

**banishment**, *n.*: دیس نکالا؛ جلاوطنی؛ اخراج-

**Banister**, *n.* (usu. pl): زینے کا کٹہرا؛ سیدھی لکڑیاں جن پر آڑا شہتیر رکھا ہوتا ہے جسے پکڑ کر زینے پر چڑھتے ہیں-

**Banjo**, *n.* (pl.-*os*, -*oes*). پچھتارا؛ ستار کی قسم کا باجا-

**banjoist**, *n.*: پچھتارا بجانے والا-

**Bank**, *n.*: کنارا؛ ساحل؛ کراڑا؛ ٹیلا؛ سمندر یا دریا کی تہ میں اونچی زمین؛ غار یا کھوہ کا کنارہ؛ ابر کا ٹکڑا یا برف کا تودہ-

**Bank**, *v.t.&i.*: کنارہ بنانا؛ کنارے کا کام دینا؛ کناروں میں گھیرنا؛ انبار ہونا؛ تودہ بن جانا-

*b. up*: (الاؤ میں لکڑیاں) خوب جما کر رکھنا (تاکہ آگ دھیمی جلے)-

**Bank**, *n.*: (۱) بنک؛ لین دین کی کوٹھی؛ ساہوکارا - (۱) (قماربازی) جوا کھلانے والے کے سامنے روپے کا ڈھیر- ہنڈی؛ چک؛ برات -

*b.-bill*:

*b.-book*: بنک کا کھاتا -

*b.-credit*: بنک سے وہ سمجھوتا، جس کی رو سے ضمانت دینے پر قرض لیا جا سکے؛ قرض ساکھ

*b.holiday*: عام تعطیل؛ بنک کے بند رہنے کا دن -

*b.-note*: بنک کا کاغذی سکہ، نوٹ -

*b.-rate*: بٹا؛ شرح سود -

*The B.*: بنک آف انگلینڈ -

**Bank**, *v.t.&.i.*: بنک میں روپیہ جمع کرنا؛ صرافہ کرنا؛ ساہوکاری کرنا؛ چک یا ہنڈی تڑانا -

*banking-house*: تجارتی دکان جو بنک کا کام بھی کرتی ہے -

**Bank**, *n.*: (۱) کشتی میں ملاحوں کی جگہ - (۲) (کشتی میں) چپوؤں کی قطار - (۳) ارگن باجے کی کنجیاں- (۴) کام کرنے کی میز (بعض پیشوں میں) - (۵) جوا مہاجنی کرنا -

**Bankable**, *a.*: سکھار؛ وہ ہنڈی یا ضمانت وغیرہ، جو بنک میں قبول کر لی جائے -

**Banker**, *n.*: (۱) صراف؛ مہاجن؛ ساہوکار؛ بنک کا منتظم؛ (بعض کھیلوں میں) پتے بانٹنے والا؛ (جوا) ہار جیت کی رقم لینے دینے والا؛ جوا کھلانے والا؛ جوے کا مہاجن-

**Banker**, *n.*: (۱) مزدور - (۲) سدھایا ہوا گھوڑا؛ ٹٹی پھاندنے والا گھوڑا؛ ٹٹی پھاند گھوڑا-

**Banker**, *n.*: لکڑی یا پتھر کی تپائی، جس پر اینٹیں یا پتھر تراشے جاتے ہیں-

**Banket**, *n.*: سونا ملے ہوئے ڈھیلے-

**Banking**, *n.*: (۱) صرافہ؛ ساہوکاری - (۲) سمندر کے کنارے مچھلی کا شکار کھیلنا

**Bankrupt**, *n.*: دیوالیا -

**Bankrupt**, *v. t.* دیوالا نکالنا؛ دیوالیا بنانا -

**Bankrupt** *a.*: مہاجن جس کے دیوالیا ہونے کی کارروائی زیر سماعت

ھو ؛ دیوالیا ؛ محروم ؛ کورا ( کسی صفت سے ) -

**Bankruptcy**, *n.*: دیوالیاپن ؛ دیوالیا ھونے کی حالت ؛ کامل کورا ھونا ؛ محرومی ؛ ( کسی صفت سے ) -

**Banksia**, *n.*: آسٹریلیا کی ایک پھولدار جھاڑی ؛ جس کی کاشت اب یورپ میں بھی ھوتی ھے -

**Banksman** *n.*: کوئے کی کان کا محافظ -

**Banner**, *n.*: پھریرا ؛ نشاں ؛ جھنڈا ؛ لوا ؛ بیرق ؛ علامت ؛ نشانی -

*b.-screen*: آتشدان ‌کی اوت (تپش کی تیزی سے بچنے کے لیے )-

**bannered**, *a.*: جھنڈی دار -

**Banneret**, *n.*: (ا) سورما' جس کے جھنڈے تلے اس کے اطاعت گزار جمع ھوں - (۲) وہ شخص' جسے میدان جنگ میں نائٹ کا خطاب ملے -

**Bannerol**, *n.*: وہ جھنڈا' جو امرا کے جنازہ کے ساتھہ رھتا ھے اور ان کی قبر پر رکھہ دیا جاتا ھے؛ ماتمی جھنڈا -

**Bannock**, *n.*: انگلستان یا اسکاتستان کا خانہ ساز نان پاؤ -

**Banns**, *n. pl.*: اعلان ماقبل ( شادی کا اعلان جو نکاح سے پہلے تین بار گرجے میں کیا جاتا ھے )-

*forbid the b.*: نکاح کے خلاف عذر داری کرنا -

*publish the b.*: (نکاح کا) اعلان پہلے سے کرنا-

**Banquet**, *n.*: (ا) امیرانہ یا شاھانہ ضیافت؛ دعوت؛ جیونار - (۲) اعزازی دعوت -

**Banquet**, *v.t.&i.*: دعوت کرنا؛ میخواری کی دعوت دینا -

**banqueter**, *n.* داعی -

**Banquette** *n.*: گولندازی کا رخ؛ قلعے کی دھس بندی - (۲) پشت کی نشست -

**Banshee**, *n.*: ( آئرستان و اسکاتستان ) وہ روح' جس کا گریہ منحوس ھے اور موت کی علامت ھے؛ روح گریاں

**Bantam**, *n.*: (ا) (جاوا کا ) اصیل مرغ - (۲) پست قد مگر جیوت آدمی -

*b.- weight*: سب سے هلکا وزن ( گھونسے بازی میں) -

**Banter**, *n,&v.t.&i.*: (ا) بنانا؛ مذاق کرنا؛ چھیڑنا - (۲) تمسخر؛ دل لگی -

**Banting**, *n.*: (بادی بیماریوں میں ) شکر وغیرہ سے پرھیز؛ امراض بادی کا پرھیز -

*bant.* پرھیز کرنا ۔

**Bantling**, *n.*: چھوٹا بچہ -

**Bantu**, *n.&a.*: جنوبی افریقہ کي بعض زبانیں اور قومیں؛ بنٹو؛ بانٹو-

**Banxring**, *n.*: جاوا کی کرم خور گلهری؛ بنجری-

**Banyan**: دیکھو BANIAN -

**Baobob**, *n.*: افریقہ کا ایک درخت' جس کا پتا بہت بڑا ھوتا ھے؛ بوباب-

**Baptism**, *n.*: بپتسما ؛ اصطباغ؛ جھازوں کی نام رکھائی؛ کلیسا کی گھنٹیوں کی نام رکھائی -

*b. of blood*: شہادت -

*b. of fire.*: سپاھی کی پہلی جنگ -

**baptismal**, *a.*: اصطباغی -

**baptismally**, *adv.*: بطور اصطباغ-

**Baptist**, *n.*: اصطباغ دینے والا' خصوصاً یوحنا اصطباغی؛ بپتسما دینے والا - (۲) عیسائیوں کا ایک فرقہ' جو شیر خوار بچوں کے اصطباغ مخالف تھا ؛ لا اصطباغی - ( ANABAPTIST - ) -

**Baptist(e)ry**, *n.*: بپتسما دینے کا حوض؛ اصطباغ خانہ -

**Baptize** *v.t.*: (ا) بپتسما دینا؛ اصطباغ دینا؛ نام رکھنا؛ حلقہ عیسائیت میں شامل کرنا؛ پانی میں غوطہ دینا - (۲) پاک کرنا؛ مرتبہ بڑھانا -

**Bar**, *n.*: (ا) سیخچہ؛ سلاخ؛ سینخ-(۲) رنگ وغیرہ کی پٹی-(۳) دروازے کی آگل یا بیلن یا ڈنڈا - (۴) چاندی کی پٹی ( تمغے کے فیتے پر) - (۵ ) سپر کی اُفقی لکیریں- (۶) روک (مثلاً چنگی کی چوکی کی)؛ ھوٹل میں وہ جگہ ' جہاں سے شراب تقسیم ھوتی ھے ؛ بار ؛ (موسیقی) تال کی علامت' جو راگ کی کتاب میں بنائی جاتی ھے- (۷ ) جماعت وکلاء - (۸) مجرم کا کٹھرا - (۹) (قانون) ناجائز دعوے یا کار روائی روکنے کی عذر داری - (۱۰) ( پارلیمینٹ ) کا کٹھرا ' جس کے آگے سوائے ممبروں کے اور کوئی نہیں جاسکتا -

*b. bell*: دمبل کی قسم کی ایک چیز -

*barman, barmaid*: ھوٹل کے شراب خانے کا خادم؛ خادمہ -

*barwood*: افریقہ کی سرخ لکڑی' جو رنگائی کے کام آتی ھے-

*be called to the b.*: وکالت کی سند پانا -

*the b.*: ھوٹل کا شراب خانہ -

**Bar**, *v.t.*: (ا) کواڑوں کی آگل چڑھانا - (۲) روکنا؛ موانع پیدا کرنا - (۳) قانونی عذرات سے کسی کارروائی کو روکنا - (۴) قطع نظر کرنا - (۵) (سوقیانہ) ناپسند کرنا -(۶) کسی چیز پر رنگین پٹیاں کھینچنا-

**Bar**, *n.*: یورپ کے سمندروں کی ایک بڑی مچھلی -

**Baralipton**: دیکھو BARBARA -

**Barathrum**, *n.*: (ا) ایتھنس کا وہ عمیق غار' جس میں مجرم پھینکے جاتے تھے؛ چاہ اثینہ - (۲) غار -

**Barb**, *n.*: (ا) باربل مچھلی کے خار یا گل مچھے - (۲) راھبہ عورتوں کے سر کے لباس کا وہ حصہ جو ٹھوڑی پر رھتا ھے - ( ۳ ) پروں کا ریشہ - (۴) پھل ( تیر یا نیزے کا ) - (۵) ( مجازاً ) نیش؛ چبھن -

*barbed wire*: خار دار یا کٹیلا تار -

**Barb**, *n.*: بربر کے کبوتروں اور گھوڑوں کی نسل -

**Barbara** : منطق کی اشکال کو یاد رکھنے کے لیے جو بے معنی مصرعے گھڑ لیے گئے ھیں اُن کا پہلا لفظ - ( تلمیحاً ) منطق یا منطقی تعلیم -

**Barbarian**, *n.&a.*: (ا) اجنبي؛ غیرملکی - (۲) غیر عیسائی؛ غیر یونانی - (۳) وحشی؛ جاھل -

**Barbaric**, *a.*: وحشیانہ؛ جاھلوں کے مانند -

**barbarically**, *adv.*: وحشیانہ طریقے پر -

**Barbarism**, *n.* : (ا) وحشت ؛ وحشیانہ حرکت؛ جہالت - (۲) غیر زبان کے یا سوقیانہ الفاظ کا استعمال - (۳) غیر زبان یا سوقیانہ لفظ یا جملہ -

**Barbarity**, *n.* : ظالمانہ طرز عمل ؛ وحشیانہ ظلم و تعدی ؛ وحشیانہ مذاق یا طرز ؛ وحشیانہ طرز یا مذاق کا نمونہ -

**Barbarize**, *v.t. & i.* : (ا) ( زبان کا ) خراب کرنا یا ھونا ؛ ابتر کرنا یا ھونا ؛ وحشی بنانا یا بننا -

**barbarization**, *n.* : زبان کا بگاڑنا ؛ زبان کی تخریب -

**Barbarous**, *a.* : (ا) غیر یونانی یا غیر لاطینی ( زبان یا قوم ) -

(۲) غیر خالص ؛ جاهلانه ( زبان ) - (۳) غیر متمدن ؛ وحشی ؛ ظالم ؛ جاهل ؛ بد تمیز ( قوم ) -

**barbarously**, *adv.* : جاهلوں کی طرح سے ؛ وحشیانه طور پر -

**barbarousness**, *n.* : بربریت ؛ جاهلیت -

**Barbate**, *a.* : گچھے دار ؛ لچھے دار ؛ ریش دار -

**Barbecue**, *n.* : (۱) دیگ ؛ کڑھاو ؛ کڑھائی - (۲) قهوے کے دانے خشک کرنے کا فرش - (۳) مسلم بهنا هوا سور یا بیل - (۴) ( امریکا ) دعوت جس میں مسلم بهنے هوئے جانور هوں -

**Barbel**, *n.* : گل مچھوں والی مچھلی ؛ مچھلی کی ایک نوع -

**barbel(l)ed**, *a.* : گل مچھوں والا -

**Barber**, *n.* : نائی ؛ حجام ؛ اصلاح ساز ؛ خاص تراش -

*b.'s block* : مصنوعی بال بنانے اور خریداروں کو دکھانے کی جگه -

*b.'s itch* : وہ جلدی بیماری جو ڈاڑھی بنانے میں (استرے کے خراب هونے یا لگ جانے سے) لاحق هوتی هے -

*b.'s pole* : رنگین ڈنڈا جو خصوصاً فرانس کے نائیوں کی دکانوں پر لگا هوتا هے -

**Barber(r), Berber(r)y**, *n.* : ایک قسم کا پودا ' جس میں زرد پھول اور چھوٹے سرخ پھل هوتے هیں -

**Barbet**, *n.* : ایک قسم کا پرند ' جس کی چونچ کے نیچے بالوں کا گچھا هوتا هے ؛ ریشدار پرند -

**Barbette**, *n.* : قلعے میں گولندازی کا برج ؛ دهس ؛ دمدمه -

**Barbican**, *n.* : (۱) فصیل - (۲) پل یا پھاٹک کا دوهرا مینار -

**Barbule**, *n.* : پر کے ریشے -

**Barcarole,-olle**, *n.* : ملاحوں کا گیت -

**Bard**, *n.* : کیلٹی قوم کا بھاٹ؛ بھاٹ ؛ گویا شاعر -

**bardic**, *a.* : شاعرانه ؛ مغنیانه ؛ گویے شاعر یا بھاٹ سے متعلق -

**bardling**, *n.* : بھاٹ؛ گویا -

**Bard**, *n.* : گھوڑوں کی زرہ -

**barded**, *a.* : زرہ پوش -

**Bare**, *a.* : (۱) برهنه - (۲) عاری - (۳) غیر محفوظ - (۴) معری ؛ خالی ؛ محض - (۵) سادہ - (۶) غیر آراسته - (۷) قلیل - (۸) کھلا هوا -

*bareback*, *a. & adv.* : ننگی پیٹھ -

*barefaced*, *a.* : بے ڈاڑھی مونچھ کا ؛ ڈھیٹ ؛ گستاخ ؛ بے شرم ؛ بے حجاب -

*barefooted*, *a.* : ننگے پانو -

*b -headed*, *a.* : ننگے سر -

**barefacedly**, *adv.* : بے باکانه ؛ ڈھٹائی سے -

**barefacedness**, *n.* : ڈھٹائی ؛ گستاخی ؛ بے شرمی ؛ بے با کی -

**Bare**, *v.t.* : (۱) بے نقاب کرنا ؛ ننگا کرنا ؛ بے میان کرنا - (۲)ظاهرکرنا -

*barege*, *n. & a.* : باریک ریشمی کپڑا ؛ ریشمی کپڑے کا - ( تلفظ : " بریژ " ) -

**Barely**, *adv.* : صرف ؛ محض ؛ فقط ؛ مشکل سے ؛ صریحاً ؛ کھلم کھلا -

**Bareness**, *n.* : (۱) ننگا هونا ؛ برهنگی ؛ عریانی - (۲) سادگی - (۳) بے رونقی -

**Baresark**, *n. & adv.* : (۱) وحشی نارمن سپاهی - (۲) بے زرہ بکتر کے -

**Bargain**, *n.* : سودا ؛ چیز ' جو خریدی جائے ؛ معامله -

*a b.* : اچھا ' سستا سودا -

*dutch, wet, b.* : معاملت جس کے بعد شراب پی جائے -

*into the b.* : مفت میں؛ مزید برآں -

*make best of bad b.* : نقصان یا مصیبت کو خندہ پیشانی سے برداشت کرنا ؛ جو سر پڑ جائے اُسے نبھانا -

*strike a b.* : سودا کرنا ؛ معامله کرنا -

**Bargain**, *v.i. & t.* : معامله کرنا ؛ طے کرنا ؛ سودا چکانا -

*b. away* : کسی چیز کو بیچ ڈالنا ؛ فروخت کر دینا -

*b. for* : تیار رهنا (کسی چیز کے لیے)؛ توقع کرنا (کسی چیز کی) -

*b. with* : کسی چیز کے بدلے ( کوئی چیز ) دے دینا -

**Bargainer**, *n.* : لین دین کرنے والا ؛ بیوپاری -

**Barge**, *n. & v.i.* : ناو؛ کشتی ؛ نواڑہ ؛ بجرا ؛ امیروں کا بجرا ؛ جنگی جہاز کی کشتی ( افسروں کے اِستعمال کے لیے ) - (۲) کشتی لڑا دینا ؛ ( کسی چیز پر ) چڑھا دینا -

**Barge**, : ( فن تعمیر ) ( دوسرے لفظوں کے ساتھ مل کر مرکب بناتا هے ) دیوار کا اوپر کا تکنا جس کے اوپر دونوں طرف کھپریل کی چھت هوتی هے ؛ گیبل -

*b.-board* : گیبل کا منقش چوبی حاشیه یا سموسه -

*b.-couple* : آڑے شهتیروں کا جوڑا ؛ گیبل کے دونوں شهتیر -

*b.-course* : چھجا جو اِن شهتیروں سے آگے نکلا هو -

*b.-stones* : گیبل کے پتھر -

**Bargee**, *n.* : ملاح -

*lucky h.* : خوش قسمت ؛ تقدیر والا -

*swear like a b.* : ملاحی سنانا -

**Baric**, *a.* : ( ایک قسم کا سفید معدنی عنصر ) بیرامی -

**Barilla**, *n.* : سسلی ' اسپین اور جزائر کناری کا درخت ' جس کو جلاکر سجی بناتے هیں ؛ بریلا -

**Barium**, *n.* : ( ایک قسم کا معدنی عنصر ) القلینی عنصر ؛ بیریم -

**Bark**, *n.* : چھال ؛ چھلکا ؛ بلوط وغیرہ کی چھال ' جو دباغت کے کام آتی هے ؛ کنین ( بخار کی دوا ) -

*b.-bed* : بلوط کی چھال کی ته -

*b.-bound* : ایسا درخت ' جس کی باڑھ چھال کے سخت پڑ جانے سے ماری گئی هو -

*b.-pit* : وہ گڑھا ' جس میں چھال بھگوئی جاتی هے؛ چھال کاماتھ -

*b.-tree* : سنکونا کا درخت -

**Bark**, *v.t.* : (۱) مقشر کرنا ؛ درخت کی باڑھ مارنا ؛ چھال چھیلنا - (۲) گھٹنے وغیرہ کا رگڑنا ؛ چھلنا - (۳) ته جمانا -

**Bark, Barque**, *n.* : تمستولی کشتی ؛ ( شاعری ) کشتی یا جهاز -

**Bark**, *n.* : (۱) کتے ' لومڑی ' گلهری وغیرہ کی آواز - (۲) بندوق کی آواز - (۳) کھکھار ؛ بھونک ؛ بھونکنے کی آواز -

*b. worse than bite* : کاٹے کم بھونکے زیادہ ؛ ایسے لوگ جو جھلے هوں ' مگر کسی کو نقصان نه پهنچائیں -

**Bark**, *v.i. & t.* : بھونکنا ؛ غصے میں یا تحکمانه لهجے میں بولنا ؛ (سوقیانه ) کھانسنا -

*b. at* : برا بھلا کہنا ؛ گالی دینا –

**Barker,** *n.* : (۱) بھونکنے والا - (۲) چیخنے والا ؛ حملہ آور - ( سوقیانہ ) پستول ؛ توپ –

**Barley,** *n.* : جو ؛ جوکی گری –

*b.-broth* : جو کی تیز شراب –

*barleycorn* : (۱) جو کا دانہ - (۲) جو بھر ( ⅓ انچ ) - (۳) بندوق کا دیدبان یا شست –

*b.-mow* : کھلیان ؛ خرمن –

*b.-sugar* : دانہ دار مصری –

*b.-water* : آش جو –

*pearl b.* : جو کا دلیا ؛ دلے ہوئے جو –

**Barm,** *n.* : شراب کا جھاگ ؛ خمیر –

**Barmecide,** *n. & a.* : (۱) برمکی - (۲) خیالی ؛ وھمی ؛ مایوس کن ( الف لیلہ کی دعوت برمکی کی تلمیح ) –

**Barmy,** *a.* : (۱) جھاگدار - (۲) سنکی ؛ بے مغز –

*b. on the crumpet* : پاگل ؛ خبطی ( سوقیانہ ) –

**Barn,** *n.* : (۱) کھتا ؛ کوٹھا ( غلہ بھرنے کا ) - (۲) بے آرائش عمارت ( تحقیراً ) –

*b.-door* : بڑا نشانے کا چاند ؛ ایسی نمایاں چیز جس پر آسانی سے نشانہ لگ سکے –

*B.-owl* : گھگھو ؛ سفید اُلو ؛ گرجے کا اُلو –

*b.-stormer* : سفری ایکٹر یا تماشا گر –

*b.-yard* : باڑے کا احاطہ –

**Barnacle,** *n.* : (۱) بحر منجمد شمالی کا ھنس ؛ شمالی ھنس - (۲) صدف ماھی ؛ سیپ مچھلی - (۳) گلے کا ھار - (۴) نک چھٹی ، جو نعلبندی کے وقت گھوڑے کی ناک پر لگا دیتے ھیں ( عموماً جمع میں استعمال ھوتا ھے ) –

**Barnacle,** *n.* : ( سوقیانہ ) چشمہ ؛ عینک –

**Barograph,** *n.* : باد نگار –

**Barology,** *n.* : علم الاوزان ؛ وزنیات –

**Barometer,** *n.* : باد پیما ؛ مقیاس الھوا –

*b. of opinion etc.* : رائے پیما ؛ مقیاس الرائے –

**barometric(al),** *aa.* : علم پیمائش ھوا سے متعلق –

**brometrically,** *adv.* : علم پیمائش ھوا کی رو سے –

**barometry,** *n.* : علم پیمائش ھوا ؛ علم باد پیمائی –

**Baron,** *n.* : (۱) تعلقدار ؛ جاگیردار - (۲) ( انگلستان میں ) وہ امیر ، جس کو لارڈ کا خطاب ملا ھو ؛ ( دیگر ممالک ) چھوٹے امیر –

*b. of beef* : جڑواں پٹھے ( گائے کے گوشت کے ) –

**Baronage,** *n.* : طبقۂ امرا –

**Baroness,** *n.* : نواب بیگم –

**Baronet,** *n.* : موروثی امیر ، جو سردار ( نائٹ ) سے بڑا ھوتا ھے –

**Baronet,** *v.t.* : نواب بنانا ؛ بیرونٹ کا خطاب دینا –

**Baronetage,** *n.* : نوابوں کے حالات کی سرکاری کتاب ؛ نوابوں کا طبقہ –

**Baronetcy,** *n.* : رتبہ یا اعزاز نوابی –

**Baronial,** *a.* : نوابی ؛ نواب سے متعلق –

**Barony,** *n.* : زمیندار کا عالیشان محل (اسکاٹستان) ؛ ضلع یا حصۂ ملک ( آئرستان ) ؛ نوابی جاگیر یا نوابی اعزاز –

**Baroque,** *a. & n.* : یورپی تمدن کے ایک خاص عھد کا طرز آرائش جسے لوئی چہاردھم سے منسوب کرتے ھیں ؛ انوکھا طرز ( عمارت کی آرائش طرز تعمیر کے لیے ) –

**Barouche,** *n.* : بررش بگھی ؛ چو پہیا بگھی جس کا ٹپ گرایا جاسکتا ھے –

**Barque,** *n.* : دیکھو BARK, *n.* -

**Barquentine, Bark-,** *n.* : سہ مستولی کشتی –

**Barrack,** *n.* : (۱) سپاھیوں وغیرہ کے رھنے کی کوٹھریوں کی قطار ؛ فوجی لوگوں کے رھنے کے مکانات ؛ بارک - (۲) ایسا مکان جس میں بہت سے لوگ رھتے ھوں ؛ بدنما بھدی عمارت جس میں ذرا بھی تنوع نہ ھو – .

**Barrack,** *v.t.* : سپاھیوں وغیرہ کو بارکوں میں جگہ دینا ؛ کسی پر آوازہ کسنا ( جیسے کرکٹ وغیرہ کے کھیل میں ) –

**Barracoon,** *n.* :- باڑا یا چوپال ( غلاموں ، قیدیوں وغیرہ کے لیے ) –

**Barracuda,-coota,- couta,** *n.* : ویسٹ انڈیز کے سمندر کی ایک بڑی مچھلی –

**Barrage,** *n.* : بند ؛ پشتہ ( خصوصاً دریائے نیل کا ) –

**Barrator,-ter,** *n.* : جھگڑالو ؛ مقدمے باز ؛ فسادی ؛ لڑاکا –

**Barratry,** *n.* : (۱) ( بحری قانون ) جہاز کے ملازموں کی سخت غفلت یا دغا بازی جس سے جہاز کے مالکوں کا نقصان ھو - (۲) پریشاں کن مقدمے بازی یا اُس کی ترغیب –

**Barred,** *a.* : بند ؛ رکا ھوا ؛ سلاخ دار ؛ ریت سے رکا ھوا ( دریا کا دھانہ وغیرہ ) –

**Barrel,** *n.* : (۱) لکڑی کا پیپا -(۲) مشین کا سلنڈر -(۳) اُسطوانہ نما پرزہ ؛ گھوڑے کی کمر اور پیٹ ؛ بندوق کی نال ؛ کوئی اُسطوانی چیز –

*b.-organ* : وہ باجا جس میں گھومنے والا ڈھولنا ( سلنڈر ) لگا ھو –

**Barrel,** *v.t.* : پیپوں میں بھرنا ؛ رکھنا –

*barrelled* : اسطوانی ؛ مدور –

*b.-shaped* : اسطوانہ نما –

**Barren,** *a. & n.* : (۱) بانجھ ؛ جو پھل یا اولاد پیدا نہ کرے یا نہ کرسکے - (۲) اوسر ؛ بنجر ؛ شور ( زمین ) ؛ نا قابل کاشت (۳) کم ؛ تھوڑا - (۴) کند ؛ سست ؛ بے لطف - (۵) بنجر زمین کا ٹکڑا –

*barrenwort* : قرمزی اور زرد رنگ کے پھولوں والا ایک پودا –

**barrenly,** *adv.* : بے ثمرانہ ، بے فائدہ ، بے نتیجہ ، بے مقصد ( طور پر ) –

**barrenness,** *n.* : (۱) بنجرپن ؛ اوسرپن ؛ بانجھ پن - (۲) بے لطفی ؛ بے مزگی - (۳) محرومی ؛ کمی –

**Barret,** *n.* : ایک قسم کی چپٹی ٹوپی –

**Barricade,-ado,** *n.* : (۱) کچی مورچہ بندی ؛ دھس بندی - (۲) کسی قسم کی روک –

**Barricade,-ado** *v.t.* : آڑ یا دھس بنا کر مدافعت کرنا ؛ مورچہ بندی کرنا –

**Barrier,** *n.* : (۱) روک ( مثلاً چنگی کی ) (۲) چنگی دروازہ - (۳) نیزہ بازی کے میدان کا جنگلا یا کٹہرا –

**Barrier,** *v.t.* : باڑہ یا جنگلا لگانا ؛ باڑہ یا جنگلے کے ذریعے

سے روکنا -

**Barring**, *prep.* : بجز ؛ اِلا ؛ سوا ... کے -

**Barrister**, *n.* : کو نسلی ؛ بیرسٹر ( عوام : بالشٹر ، بالسٹر ) -

*revising-b.* : وہ عہدہ دار ، جو انگلستان میں رائے دھندوں کی فہرست پر نظر ثانی کرتا ھے ؛ ناظر اِنتخابات -

**Barrow**, *n.* : ٹھیلا ؛ سامان لیجانے کی گاڑی ؛ ہتھگاڑی -

**Barrow**, *n.* : (۱) پہاڑی - (۲) مٹی کا ڈھیر ؛ جس کے نیچے لاشوں کو دبا دیا کرتے تھے -

**Barrow**, *n.* : بچوں کا بغیر آستین کا لمبا کوٹ -

**Barter**, *v.t. &i.* : بدلائی کرنا ؛ چیز کے بدلے چیز کا لین دین کرنا ؛ مبادلہ کرنا -

**barterer**, *n.* : بدلائی کرنے والا ؛ اشیاء کا باہم مبادلہ کرنے والا -

**Barter**, *n.* : چیز کے بدلے چیز کا لین دین ؛ اشیاء کا باھمی تبادلہ -

**Bartizan**, *n.* : کنگورے دار برج ، جو فصیل کے کونے میں آگے کو نکلا ہوا ہو -

**Barton**, *n.* : (۱) کسان کی باڑی - (۲) سیر ( وہ زمین جس میں زمیندار خود کاشت کرتا ھے ) ؛ خود کاشت -

**Bart's**, *n.* : ( مخفف ) سینٹ بارتولومیو کا شفاخانہ لندن میں -

**Baryta**, *n.* : بریٹا ، بیریم کا پروٹاکسائیڈ ، القلی دار بھاری مٹی -

**barytic**, *a.* : بریتائی -

**baryto-**, *comb. form.* : بریتائی -

**Barytes**, *n.* : (۱) بھاری وزن دارالقلینی مٹی جو سفیدے کے طور پر استعمال ہوتی ھے ، بیریم کا سلفیٹ -

**Barytone**, *n.&a.* : (۱) درمیانی مردانہ آواز - (۲) دھیمی آواز والی نفیری ؛ نیچی آواز والا قرنا - (۳) (یونانی نحو) وہ لفظ جس کے آخری بول پر کھڑازور نہ ہو -

**Basal**, *a.* : (۱) اساسی ؛ بنیادی - (۲) زیریں -

**Basalt**, *n.* : (۱) گہرا سبز یا بادامی آتش انگیز پتھر جس میں اکثر کھڑے پرت ہوتے ہیں - (۲) کالی چینی جسے کیا ویج وڈ نے ایجاد کیا -

**basaltic**, *a.* : بسالت سے متعلق یا اُس کے سے رنگ کا -

**basaltiform**, *a.* : بسالت کی شکل کا -

**Basan, Bazan**, *n.* : رنگین کھال ؛ بکری یا بھیڑ کی کھال ، شاہ بلوط یا دیودار کی چھال میں رنگی ہوئی - [ فرانسیسی *basane* جس کی اصل ، عربی بطانہ " استر " ھے ۔ ]

*bas bleu*, *n.* : (**Bluestocking**) عورت جسے علم اور ادب میں دخل یا اُس کا اِدعا ہو -

**Bascule**, *n.* : (ایک خاص ( *b.-bridge* ) ایک بیرمی کل جس سے قسم کے پل ) میں کام لیا جاتا ھے -

**Base**, *n.* : (۱) بنیاد ؛ اساس - (۲) تلا - (۳) اصول - (۴) بنیادی کام ؛ مبادی - (۵) نقطۂ آغاز ؛ (تعمیرات) بیٹھک ؛ کرسی ؛ پایہ - (۶) (نباتیات ، عضویات) پینڈی ؛ جوڑ - (۷) (ھندسہ) قاعدہ - (۸) ( کیمیا ) تیزاب کا ھم رشتہ ترشہ ؛ وہ عنصر جو تیزاب سے مل کر نمک ہوجاتا ھے - (۹) (جنگ) فوجی صدر کیمپ (بحالت جنگ - (۱۰) (پیمائش) بنیادی خط - (۱۱) (ریاضی) اِکائی -

*b.-ball* : راؤنڈرز کا سا مگر اُس سے پیچیدہ کھیل جو ممالک متحدہ امریکا میں رائج ھے -

**Base**, *v.t.* : (۱) نیو قائم کرنا ؛ بنیاد رکھنا - (۲) اعتماد کرنا -

**Base**, *a.* : (۱) پست قد ؛ بونا - (۲) بزدل - (۳) خود غرض - (۴) کمینہ ؛ سفلہ ؛ قابل نفرت - (۵) ادنیٰ - (۶) ( زبان ) قد ما کی زبان کے خلاف -

*b.-born* : اَرذل ؛ کم اصل ؛ ناجائز اولاد -

*b. coin* : کھوٹا سکہ -

*b.-court* : پائیں صحن ؛ محل کا بیرونی صحن -

*b. metals* : ادنیٰ دھات ؛ گھٹیا دھات -

*b. tenure, estate, fee* : غیر قطعی ؛ مشروط قبضہ ( اراضی وغیرہ ) -

**basely**, *adv.* : کمینہ پن سے ؛ رذیلانہ ؛ ذلیل طریقے پر -

**baseness**, *n.* : کمینہ پن ؛ دنائت ؛ رذالت -

**Baseless**, *a.* : بے بنیاد ؛ بے اصل -

**baselessness**, *n.* : بے بنیاد ہونا -

**Basement**, *n.* : (۱) نیو ؛ پایہ ؛ بھرت - (۲) تہ خانہ -

**Bash**, *v.t.* : پاش پاش کرنا -

**Bashaw**, *n.* : ترکی خطاب " پاشا " کی پرانی صورت ( انگریزی میں ) -

**Bashful**, *a.* : شرمیلا ؛ شرمگین ؛ جھینپو -

**bashfully**, *adv.* : شرمیلے پن سے -

**bashfulness**, *n.* : شرمیلا پن -

**Bashi-bazouk**, *n.* : باشی بزوق ؛ بے قاعدہ ترکی فوج کا سپاہی ( باشی بزوق غارتگری اور ظلم کے لیے بدنام تھے ) -

**bashibazoukery**, *n.* : بدمعاشی ؛ غارتگری وغیرہ -

**Basi-** : (سابقہ) (عضویات) اساسی ؛ زیریں -

**Basic**, *a.* : اساسی ؛ زیریں ؛ (کیمیا) ایسا مرکب جس میں اساسی ترشے کا عنصر دوسرے عناصر سے زیادہ ہو ؛ (معدنیات) سلیکا آمیز ( چقماقی پتھر ) -

**Basicity**, *n.* : ( کیمیا ) اساسیت -

**Basil**, *n.* : ریحاں ؛ نازبو ؛ کالی تلسی -

**Basil**, *n.* : دیکھو BASAN -

**Basilic**, *a.* : شریانی -

**Basilica**, *n.* : (۱) قصر ؛ محل ؛ وسیع مستطیل کمرا ؛ گرجا کا ھال - (۲) قسطنطین کے بنائے ہوئے سات گرجاؤں میں سے ایک گرجا کا نام ؛ کلیسائے باسلیق -

**Basilicon,-um**, *n.* : مرہم ؛ روغن ؛ مومیائی -

**Basilisk**, *n.* : (۱) افعی ؛ قدیم افسانوں کا سانپ جس کے متعلق کہا جاتا ھے کہ مرغی کے انڈے سے پیدا ہوا تھا جس کی سانس اور آنکھ میں بھسم کردینے کی قوت تھی - (۲) امریکا کا گرگٹ جس کے بدن میں ہوا کا پھکنا ہوتا ھے -

*b.-glance* : (۱) چشم زخم ؛ نظربد - (۲) امریکی گرگٹ -

**Basin**, *n.* : (۱) تسلا ؛ چلمچی - (۲) نشیبی زمین - (۳) مصنوعی بندرگاہ - (۴) وادی ؛ دریا گذار - (۵) زمین کے اندر کی معدنیاتی تہیں جو ھر طرف سے ایک مرکز پر مائل یہ نشیب ہوں ؛ گودی جس میں سیل دروازہ ہو -

**basinful**, *n.* : چلمچی بھر وغیرہ -

**Basinet, Basnet**, *n.* : ھلکا خود -

**Basis**, *n.* (Pl. *bases*) (۱) بنیاد ؛ اساس - (۲) اساسی عنصر - (۳) اصل اصول - (۴) ابتدا - (۵) متفق علیہ امر - (۶) فوجی صدر کیمپ -

**Bask**, *v.i.* : دھوپ کھانا ؛ دھوپ میں بیٹھنا یا پڑے رہنا -

*basking-shark* : شارک ؛ سمندر کی ایک بڑی مچھلی -

**Basket**, *n.* : ٹوکرا ؛ ٹوکری ؛ پٹاری ؛ ڈلیا ؛ چھابا ؛ گھاس یا بید کا ٹوکرا ؛ بید کا دستانہ ( جو سنگل اِسٹک یا پٹے بازی میں اِستعمال ہوتا ھے ) -

*basketful* : ٹوکرا بھر -

*b.-hilt* : (بید کے کام کا) قبضہ ؛ دستہ ؛ موٹھ -

*pick of the b.* : گل سرسبد ؛ چیدہ ؛ سب سے عمدہ -

**basketry**, *n.* : ٹوکری سازی ؛ بید کا کام -

**Basket**, *v.t.* : کسی چیز کو رکھنا یا ڈالنا (ردی ٹوکری یا کسی اور ٹوکری میں) -

**Bason**, *n.* : دیکھو BASIN -

**Bason**, *n.* & *v.t.* : (۱) نمدہ جمانے یا ٹوپی بنانے کی تپائی - (۲) (ت) نمدہ جمانا -

**Basque**, *n.* & *a.* : (۱) بسکانی ؛ مغربی پیرینیز کی زبان یا باشندہ - (۲) انگیا کی جھالر ؛ جھالردار معرم -

**Bas-relief, Bass-**, *n.* : نقشی ؛ کھدا ہوا ؛ برتن کے اوپری حصے کی نقاشی ؛ اُبھرواں (منبت) کام -

**Bass**, *n.* : کترنا ؛ ایک قسم کی مچھلی ؛ پن بھیڑیا -

*Black B.* : هیورن (Huron) جھیل کا کترنا -

**Bass**, *n.* : لیمو کے درخت کی انتر چھال جو چٹائی اور ٹوکری کے بنانے کے کام آتی ھے -

*b.-wood* : چوب لیمو ؛ امریکن لیمو یا اُس کی لکڑی -

**Bass**, *a.* & *n.* : (۱) گہری آواز والا - (۲) زیر ؛ نیچاسُر - (۳) نیچی آواز والا شخص -

*b.-viol* : سارنگی کی قسم کا باجا -

*through-b.* : موسیقی کا اصول یا نظریہ -

**Bass**, *n.* : باس کے ھاں کی بنی ھوئی بیر (شراب) -

**Basset**, *n.* : چھوٹے پانوؤں کا شکاری کتا -

**Basset**, *n.* : تاش کا ایک متروک کھیل -

**Basset**, *n.* & *v.i.* : (۱) (ارضیات) پرت کا اُبھرا ہوا حصہ ؛ اُٹھی ہوئی تہ (۲) اُٹھنا ؛ نکلنا -

**Basset-horn**, *n.* : ایک قسم کی بانسری -

**Bassinet**, *n.* : (۱) بچوں کی گاڑی - (۲) بید کی گاڑی - (۳) بید کا جھولا -

**Bassoon**, *n.* : اَلغوزا -

**bassoonist**, *n.* : اَلغوزا بجانے والا -

*basso-rilievo*, *n.* : (pl.-os) دیکھو BAS-RELIEF

**Bast**, *n.* : ایک درخت کی ( جسے عربی میں زیزفون کہتے ھیں ) اندرونی چھال جس سے چٹائی اور ٹوکریاں بنی جاتی ھیں ؛ زیزفون کی انتر چھال - (۲) کسی درخت کی نرم لوچدار چھال یا ریشہ ( دیکھو BASS 2 )

**Bastard**, *n.* & *a.* : (۱) ناجائز اولاد ؛ حرامی لڑکا ؛ ولدالزنا - (۲) غیر مستند - (۳) جھوٹا ؛ بنا ہوا - (۴) دوغلا - (۵) (نباتات) کسی دوسری نوع کے مشابہ -

*b. slip* : درخت کی وہ شاخیں جو زمین کے اندر ہوتی ھیں اور زمین سے درخت کی غذا کو کھینچتی ھیں -

*b. wing* : ( حیوانیات ) زائد پنکھ جس میں چھوٹے پر ہوتے ھیں -

**Bastardize**, *v.t.* : ناجائز یا حرامی قرار دینا -

**bastardization**, *n.* : ( اُسی سے اِسم )

**Bastardy**, *n.* : حرامی ہونا ' حرامی پن -

*b. order* : وہ حکمنامہ جس کی رو سے حرامی لڑکے کی پرورش اُس کے مفروض باپ کے ذمے کی جائے

**Baste**, *v.t.* : کچی سلائی کرنا ؛ ڈوبا ڈالنا -

**Baste**, *v.t.* : (۱) گوشت کو ( بھونتے وقت ) چرب کرتے جانا کہ جل نہ جائے ؛ کباب پر گھی کا پچارا دینا - (۲) ( موم بتی بنانے میں ) بتی پر پگھلا ہوا موم ڈالنا -

**Baste**, *v.t.* : ٹھوکنا ؛ پیٹنا ؛ ڈنڈے لگانا -

**Bastille**, *n.* : (۱) قلعہ ؛ گڑھی - (۲) پیرس کا پرانا قلعہ جس میں شاھی مجرم قید کئے جاتے تھے اور جو سنہ ۱۷۸۹ ع میں مسمار کردیا گیا - (۳) قید خانہ -

**Bastinado**, *n.*, & *v.t.* : تلووں پر ڈنڈے مارنا ( پرانے زمانے میں ایک قسم کی سزا ) -

**Bastion**, *n.* : برج -

**bastioned**, *a.* : برج دار ( فصیل وغیرہ ) -

**Basyl(e)**, *n.* : ( کیمیا ) کوئی مادہ ' جو آکسیجن سے مل کر کسی نمک کا بنیادی جز بن جائے -

**Bat**, *n.* : چمگادڑ -

*b.- blind* : اندھاپن ؛ بالکل اندھا -

**Bat**, *n.*, & *v.i.* : بلا ؛ تھاپی ؛ بلے سے کھیلنا -

*carry* **one's** *b.* : کھیل کے آخر تک آوٹ نہ ہونا -

*off* **one s** *own b.* : بغیر کسی کی مدد کے ؛ اپنے ھی بل بوتے پر -

**Bat**, *n.* : ( عامیانہ ) رفتار ( کی تیزی ) -

**Bat-, Bat-**, *comb. form.* : سابقہ جو صرف چند مرکبات میں آتا ھے ) " حالت جنگ میں فوجی افسروں کی بار برداری کا "-

*b.- horse.* : بار برداری کا گھوڑا -

*b.- man.* : بار برداری کے گھوڑے کا سائیس -

*b.- pay* or- *allowance.* : بار برداری کا بھتا -

**Batata**, *n.* : ویسٹ انڈیز کا ایک پودا ؛ شکرقند ؛ ھسپانی آلو -

**Batavian**, *a.* & *n.* : بٹاویا کا رھنے والا -

**Batch**, *n.* : (۱) جتھا ؛ ( ایک ھی ) جتھے میں - (۲) روٹیوں کا گھان -

**Bate**, *v.t.* & *i.* : (۱) کم کردینا ( امید کا ) ؛ روکنا ( سانس کا ) - (۲) منہا کرنا - (۳) زردگھٹ جانا ؛ کم زور ھو جانا

**Bate**, *n.* & *v.t.* : (۱) چمڑا صاف کرنے کا محلول ( القلی کا ) - (۲) ( vb. ) اِس محلول میں ڈبونا

**Bate, Bait**, *n.* : ( عامیانہ ) غصہ ؛ جھانجھ -

**Bath**, *n.* : (۱) غسل ؛ اشنان - (۲) نہانے کا برتن - (۳) غسل خانہ ؛ حمام - (۴) صحت گاہ ؛ وہ شہر ' جہاں کے صحت بخش چشموں میں غسل کرنے کے لیے لوگ جاتے ھیں . (۵) ایک اعزازی درجہ - (۶) باتھ ؛ سومرسٹ شائر کا ایک شہر جہاں گرم پانی کے چشمے ھیں -

*B. brick* : دھاتوں کے صاف کرنے کا مسالا -

*B. bun, B. olive* : ایک قسم کا بسکٹ -

*B. chair*: مریضوں کی کرسی –

*o. of blood*: خون خرابا ؛ خون خرابے ؛ خون کی ندی –

*B. olivee = B. bun.* - ایک قسم کا بسکٹ جس میں مغزیات ہوں

*B. stone*: دانہ دار عمارتی پتھر –

*air b.*: کھلی ہوا میں ننگے بدن پھرنا ؛ باو نہان، ہوا نہان –

*mud-b.*: ایک قسم کا طبی حمام ( جس میں مریض کے جسم کو گل حکمت کرکے پسینا لاتے ہیں ) –

*sitz- b.*: بیٹھک نہان ( جس میں بدن صرف کمر سے رانوں تک پانی میں رہتا ہے )-

*sponge- b.*: بھیگے اسفنج سے بدن پونچھ کر صاف کرنا –

*vapour- b.*: بھاپ نہان ؛ بھاپ حمام ؛ بھپارا –

**Bath,** *v.t.*: نہلانا ؛ غسل دینا ( بچے یا مریض کو ) –

**Bathe,** *v.t. & i.*: پانی، گود، یا بالو وغیرہ میں نہلانا یا نہلا دینا ؛ پانی میں غوطہ دینا –

*bathing - machine.*: کاٹھ کا پہیے دار غسل خانہ جس میں بیٹھ کر سمندر میں نہاتے ہیں –

**Bathe,** *n.*: غسل کرنا ( خصوصاً دریا یا سمندر میں )

**bather,** *n.*: (۱) غسل - (۲) غسل کرنے والا –

**Bathetic,** *a.*: جس میں ترقی معکوس ہو ؛ ( نظم وغیرہ ) جس میں تنزل ہو –

**Bathometer,** *n.*: آب پیما ( ایک آلہ جس سے پانی کی گہرائی معلوم کی جاتی ہے ) –

**Bathos,** *n.*: (۱) ترقی معکوس ؛ بلندی سے یکایک پستی میں گرنا ؛ تنزل - (۲) رکاکت ( کلام میں ) - (۳) موقع محل کے لحاظ سے بہت گری ہوئی بات –

**Bathymetr-**: سائنس کی بعض اصطلاحوں کا ترکیبی جز بمعنے متعلق بہ آب پیمائی –

**Bating,** *prep.*: سوا –

**Batiste,** *n. & a.*: باریک ململ - ( *adj.* ) اس کپڑے کا یا اس سے متعلق –

**Baton,** *n. & v.t.*: (۱) عصا ؛ کانسٹیبل کا ڈنڈا - (۲) مارکا - (۳) ( موسیقی ) بینڈ ماسٹر کی چھڑی ؛ جس کے اشارے سے وہ باجا بجنے کے وقت ہدایت کرتا جاتا ہے –

*b. sinister*: بادشاہ کی حرامی اولاد کا مارکا –

**Batrachian,** *a.&n.*: صفدعی ؛ مینڈک سے متعلق؛ وہ جانور جن کی دمیں اور گلپھڑے جھڑ جاتے ہیں –

**Battalion,** *n.*: ( ۱ ) (فوجی) دستہ - (۲) پلٹن - ( ۳ ) انجینیروں کی جماعت –

*God is for the big bb.*: خدا بڑے جتھوں کے ساتھ ہوتا ہے ؛ " جماعت میں کرامت ہے " –

**Battels,** *n. pl. n*: آکسفورڈ کے کالجوں میں طالب علموں کے قیام طعام کا بل –

**Batten,** *n.*: ( ۱ ) لکڑی کی بلیاں یا پٹیاں جن سے مکانوں کے فرش بنائے جاتے ہیں - ( ۲ ) ضامن ؛ لکڑی کی پٹی جو کواڑ کے تختوں کو جڑا رکھنے کے لیے لگائی جاتی ہے - ( ۳ ) بادبان کو رگڑ سے بچانے کے لیے جو لکڑی کی پٹی لگادی جاتی ہے –

**battening,** *n.*: ( اس سے اسم )

**Batten,** *v.t.*: ( کسی چیز کو ) لکڑی کی پٹیوں سے مضبوط کرنا –

*b. down*: جہاز کے حوض کو بند کرنا –

**Batten,** *n.*: کرگے کی پٹی ؛ لکڑی کی پٹی جس سے بنتے وقت دھاگوں کو کس دیتے ہیں –

**Batten,** *v.i.*: (۱) تیار ہونا ؛ فربہ ہونا ؛ موٹا تازہ ہونا - ( ۲ ) ڈٹ کے کھانا –

**Batter,** *v.t. & i.*: ( ۱ ) مار مار کر گرا دینا ؛ توڑ دینا ؛ مسمار کردینا ؛ گولہ باری کرنا - ( ۲ ) صورت بگاڑ دینا - ( ۳ ) کسی شے میں ٹھوکنے پیٹنے سے گڑھے ڈالدینا - ( ۴ ) ( مجازاً ) سخت نکتہ چینی کرنا ؛ خوب خبرلینا - ( ۵ ) متواتر استعمال سے گھس جانا ( ٹائپ کا ) –

*battering-charge*: بارود کی پوری مقدار ( توپ بھرنے کی ) –

*battering-ram*: قدیم قلعہ شکن مشین –

*battering-train*: قلعہ شکن توپیں

**Batter,** *n.*: ( ۱ ) پیٹھی ؛ لپٹی ( جو کسی پکوان کے لیے سب اجزا کو پھینٹ کر بناتے ہیں ) - ( ۲ ) سیسے کے حروف کی پلیٹ یا ٹائپ کا نقص –

**Batter,** *v.i., & n.*: گاودم ہونا ( دیوار کا ) ؛ نیچے سے چوڑی اور اوپر سے پتلی ہونا –

**Battery,** *n.*: ( ۱ ) ( قانون ) زدوکوب؛ ماربیٹ - (۲) ( فوجی ) توپ خانہ ؛ مورچہ - ( ۳ ) مورچہ ( برقی ) - ( ۴ ) دھاتوں کا تیزابی سلسلہ - ( ۵ ) پیتل یا تانبے کے گھڑے ( گھن سے پیٹ کر بنائے ہوئے ) برتن –

*turn a man's b. against himself*: کسی کی دلیل کو اسی پر الٹ دینا –

**Batting,** *n.*: روئی کا پہل (لحاف یا توشک میں بھرنے کے لیے) –

**Battle,** *n.*: جنگ ؛ لڑائی ؛ معرکہ ؛ کارزار ؛ محاربہ ؛ رن –

*b.-axe*: تبر –

*b.-bowler*: خود ؛ سپاھی کی آھنی ٹوپی - ( عامیانہ )

*b.-piece*: لڑائی کا بیان یا تصویر –

*b.-plane*: بڑا جنگی ہوائی جہاز –

*b. royal*: معرکۂ عظیم –

*b.-ship*: مسلح جہاز ؛ جنگی جہاز –

*general's b.*: وہ لڑائی جس کا فیصلہ حکمت و تدبّر سے ہو –

*line of b.*: جنگ ؛ جنگی جہازوں کی قطار –

*line-of-b. ship*: ( متروک ) جنگی جہاز جس پر ۷۴ یا زیادہ توپیں ہوتی تھیں –

*pitched b.*: وہ لڑائی جو جم کے لڑی جائے –

*soldier's b.*: وہ لڑائی جس کا دارا زیادہ صرف بہادری پر ہو –

**Battle,** *v.i.*: لڑنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ محاربت ؛ جنگ کرنا –

**Battledore,** *n.*: تھاپی ( کپڑے دھونے یا آٹا پھینٹنے کی ) ؛ بلّا ( بیڈ منٹن کا ) –

**Battlement,** *n.*: ( usu. in Pl. ) ( ۱ ) قلعے کی فصیل ؛ دندانے دار برج نما دیوار- (۲) فصیل نما دیوار اور اس سے محصور چھت-

**battlemented,** *a.*: دندانے دار دیوار سے محصور –

*battue, n.*: (۱) جنگلی جانوروں کا ہانکا؛ ہانکے کا شکار ؛ قتل عام –

**Bauble,** *n.*: ( ۱ ) سستا نمائشی زیور - ( ۲ ) ایک عصا جس کی موٹھ گدھے کے سر کی شکل کی ہوتی ہے (شاہی مسخرے کا نشان) - ( ۳ ) کھلونا ؛ بے حقیقت چیز –

**Baulk, :** دیکھو BALK –

**Bawbee,** *n.*: ( اسکاٹستان ) ادھنّا ؛ آدھی پینی –

**Bawd,** *n.*: ( ۱ ) کٹنی ؛ دلالہ - ( ۲ ) فحش کلام –

**Bawdy,** *a.&n.*: فحش ( کلام ) –

*b.-house*: چکلا ؛ چھنال گھر –

**bawdiness,** *n.*: فحش کلامی –

**Bawl,** *v.t.&i.*: چلانا ؛ پکارنا ؛ چیخ کر بولنا ؛ چلّا کر بولنا . ( کسی پر ) برس پڑنا –

**Bawn,** *n.*: ( ۱ ) قلعے کا صحن - ( ۲ ) مویشیوں کا باڑا ؛ گاوخانہ –

**Bay,** *n.*: ( ۱ ) تیج پات - ( ۲ ) ( ج ) ان پتیوں کا مکٹ یا سہرا جو سورماؤں یا شاعروں کے سر پر رکھا جاتا تھا –

*b. rum*: تیج پات کا عرق ( جو خوشبو کے طور پر استعمال ہوتا ہے ) –

**Bay,** *n.*: کھاڑی ؛ خلیج ؛ کھانچا ( پہاڑ کا ) –

**Bay-state:** مساچوسٹس ( **Massachusetts** ) ؛ ممالک متحدۂ امریکا میں سے ایک مملکت –

**Bay,** *n.*: ( ۱ ) کھانچا ( دیوار ) - ( ۲ ) دیوار میں دوستونوں یا پشتوں کے بیچ کا فصل - ( ۳ ) کمرے میں وہ اضافہ جو بر آمدے کی دیوار سے باہر کو نکلا ہوا ہو –

*b. window*: کھڑکی جو دیوار سے آگے کو نکلی ہوئی ہو –

*horse-b.*: اصطبل ؛ طویلہ –

*sick-b.*: جہاز کے عرشے کا حصہ جو شفا خانے کے طور پر استعمال کیا جاۓ –

**Bay** *n.*: شکاری کتوں کا بھونکنا –

*hold* or *have at, bring* or *drive to, b*: آ د با نا ( شکار کو ) –

*stand* or *be at, turn to, hold hounds &c. at, b.*: (جانور کا) پلٹ کر مقابلہ کرنا ( شکاری کتوں سے یا شکاری سے ) –

**Bay,** *v.i.&t.*: چلانا ؛ بھونکنا ؛ ( کسی پر ) بھونکنا –

**Bay,** *a.&n.*: کمیت ؛ سرنگ ؛ لاکھی رنگ کا ( گھوڑا ) –

**Bayard,** *n.*: سورما –

**Bayonet,** *n.*: سنگین ' ( سیدھی ' چھوٹی تلوار ) –

*b.-catch*: وہ حلقہ جس سے بندوق میں سنگین لگائی جاتی ہے –

*Spanish b.*: سوسن کی قسم کا ایک پھولدار پودا –

*the b., or bb.*: فوج (کسی تعداد میں) ؛ پیدل فوج –

**Bayonet,** *v.t.*: سنگین سے بھونکنا ' مارنا ' دبانا ' ہلا کرنا –

*b. into*: سنگینوں کے زور سے کوئی کام کرانا –

**Bayou,** *n.*: ( شمالی امریکا کے جنوبی حصے میں ) دریا کی دلدلی شاخ –

**Bay-salt,** *n.*: نمک(بڑے بڑے ٹکڑوں کی شکل میں ) جو عمل تبخیر کے ذریعے سے حاصل ہو –

**Bazaar,** *n.*: بازار ؛ میلا ؛ خیراتی میلا ؛ مینا بازار –

**Bdellium,** *n.*: بلساں یا گوگل کا درخت ؛ گوگل

**Be,** *v.substantive, copulative, & auxiliary.*: (۱) ہونا ؛ موجود ہونا ؛ واقع ہونا ؛ زندہ ہونا - ( ۲ ) جاری رہنا ؛ باقی رہنا - ( ۳ ) موید ہونا - ( ۴ ) عازم ہونا - ( ۵ ) کسی حالت میں ہونا - ( ۶ ) مراد ہونا ؛ معنی ظاہر کرنا ؛ ترادت ہونا –

*be-all*: چوز ؛ سب کچھ –

*be off*: ور ہو ؛ چلا جا –

*do not be long*: یادہ دیر نہ لگا –

*I am for tariff reform*: یں تجارتی محصول بندی ی اصلاح کا حامی ہوں –

*I am for London*: یں لندن جا رہا ہوں –

*it is nothing to me*: س کی مجھے پروا نہیں –

*let it be*: ھنے بھی دو ؛ جانے بھی دو

*the to-be*: ئندہ زمانہ ؛ مستقبل –

*twice two is four*: و اور دو چار ہوتے ہیں –

*were, to tell you*: گر میں تم سے کہتا –

*what are you at ?*: س شغل میں ہو ؟ –

*woe is me*: اۓ بر حال من –

*would-be*: کسی بات کا ) مدعی ؛ اپنے آپ کو ( کچھ ) سمجھنے والا ؛ متمنی –

**Be--,** *pref.*: سابقہ جس کے اسم پر داخل ہونے سے فعل بنتا ہے –

**Beach,** *n.*: ساحل ؛ دریا کا کنارہ ' دریا کے کنارے کی بٹیاں یا کنکر –

*b.-comber*: ( ۱ ) بڑی موج جو سمندر سے ساحل تک جاتی ہے - ( ۲ ) آوارہ گرد جو آسٹریلیا ' جزائر بحرالکاہل وغیرہ کے ساحلوں اور بندرگاہوں پر گشت لگاکر اپنی معاش حاصل کرتا ہے –

*b.-master*: وہ افسر جو فوجوں کے جہاز سے ساحل پر اترنے کی نگرانی کرتا ہے –

*b.-rest*: پیٹھ کی ٹیک جو ساحل دریا پر بیٹھنے کے کام آتی ہے –

**Beach,** *v.t.*: ساحل پر لنگر انداز ہونا ؛ ساحل پر چڑھ جانا –

**Beacon,** *n.*: ( ۱ ) آکاس دیا ؛ روشن مینار ؛ رہنما مینار - ( ۲ ) چراغ راہ ؛ باعث عبرت - ( ۳ ) خبر الاو ' وہ آگ جو خطرے وغیرہ کی اطلاع کے لیے جلائی جاۓ - ( ۴ ) سگنل اسٹیشن ؛ اشارہ گاہ –

**Beacon,** *v.t.*: ( ۱ ) روشنی دکھانا - ( ۲ ) آگاہ کرنا - ( ۳ ) رہنمائی کرنا –

**Bead,** *n.*: ( ۱ ) عبادت ؛ وظیفہ - ( ۲ ) تسبیح کا دانہ ؛ پوت - ( ۳ ) ( تعمیرات ) پرت ؛ مہرہ - ( ۴ ) بندوق کی مکھی - ( ۵ ) بوند ؛ قطرہ ؛ بلبلا –

*b. roll*: ( ۱ ) ناموں کی فہرست - ( ۲ ) طو مار ؛ لمبا سلسلہ –

*beadsman*: روزینہ خوار ؛ دعا گو ؛ بھکاری

*draw a b. on*: نشانہ باندھنا –

*tell one's bb*: مالا جپنا ؛ تسبیح پڑھنا –

**Bead,** *v.t. & i.*: پرونا ؛ گوندھنا ؛ لڑی بنانا –

**Beading,** *n.*: ( تعمیر ) مہرہ دار آرائش ( کا کام ) –

**Beadle,** *n.*: ایجنٹ ؛ کارندہ ؛ جمعدار ( گرجا کا ) –

**beadleship,** *n.*: جمعداری –

**Beadledom,** *n.*: بیجا یا بے ضرورت مستعدی –

**Beady,** *a.*: ( ۱ ) چھوٹی آویزوں 'مہروں یا منکوں سے لدا ہوا – ( ۲ ) چمک دار ( آنکھیں ) –

**Beagle**, *n.*: (۱) سراغی کتا ؛ کھوجی کتا - (۲) جاسوس ؛ سراغ رساں -

**Beak**, *n.*: (۱) چونچ - (۲) تھوتھنی - (۳) توتے کی سی ناک - (۴) جہاز کی چونچ (قدیم جنگی جہازوں میں -) (۵) ٹونٹی -

**beaked**, *a.*: ٹونٹی دار ؛ چونچ دار -

**Beak**, *n.*: (عامیانہ) مجسٹریٹ ؛ ناظم عدالت -

**Beaker**, *n.*: (۱) بادیہ ؛ بے نوشی کا بڑا پیالہ - (۲) گھریا (وہ ظرف جس میں اُنڈیلنے کی جگھ بنی ہوتی ھے) -

**Beam**, *n.*: (۱) لٹھا - (۲) شہتیر - (۳) (کرگے کا) تُر - (۴) ھرس (ھل کا) - (۵) ترازو کی ڈنڈی - (۶) کنارہ ؛ پہلو - (۷) لنگر کا دستہ - (۸) وہ بیرم جو انجن کے دھرے کو فشارے (piston) سے جوڑتا ھے - (۹) وہ شہتیر جس پر جہاز کا عرشہ قائم ہوتا ھے - (۱۰) روشنی کی شعاع - (۱۱) تبسم ؛ دمک ؛ شگفتگی (چہرے کی) -

*kick the b.*: ھلکا ثابت ھونا ؛ ھار جانا -

*on her b.-ends*: جہاز کا اُلار -

**Beam**, *v.t.&i.*: جگمگانا ؛ مسکرانا ؛ شگفتہ ھونا -

**beaming**, *a.*: چمکدار یا روشن -

**Beamy**, *a.*: (۱) (شاذ) روشن ؛ چمکدار - (۲) چوڑا (جہاز) - (۳) (شعر) بہت بڑا -

**Bean**, *n.*: سیم ؛ باقلا ؛ لوبیا یا تھوے کی بن کی قسم کا بیج یا دانہ -

*b.-fed*: مسرور ؛ خوش ؛ پر جوش -

*give one bb.*: (عامیانہ) سزا دینا ؛ ملامت کرنا ؛ جھاڑنا -

**Bean-feast, Beano** (*slang, pl.-os*), *n.*: (۱) سالانہ دعوت جو کار خانوں کے مالک مزدوروں کو دیتے ھیں (۲) کھیل کود ؛ خوش وقتی

**Bear**, *n.*: (۱) ریچھ ؛ بھالو - (۲) کندۂ ناتراش ؛ بد تمیز آدمی - (۳) ستا کرنے والا ؛ سٹے باز (وہ شخص جو غیر موجود مال کو کسی آئندہ تاریخ کے وعدے پر بیچتا ھے ؛ اِس امید پر کہ اِس درمیان میں سستا خرید کر دے سکے گا اور اس لیے قیمتوں کے بھاو کو گرانے کی کوشش کرتا ھے) —

*b.-garden*: بھنگڑ خانہ ؛ ھنگامے کی جگھ -

*b.-leader*: سفری اتالیق -

*B.'s-breech*: بقلدالیہود ؛ شوکةالیہود ؛ تال مکھانے کی قسم کا ایک درخت -

*B.'s-foot*: کنگی -

*b.'s-grease*: خوشبودار روغن -

*bearskin*: ریچھ کی کھال کا لبادا ؛ محافظ فوجی دستے کی پشم دار ٹوپی -

*Great B.*: (ھیئت) دب اکبر ؛ بنات نعش کبریٰ ؛ "کھٹولا (بڑا)"

*Little B*: (ھیئت) دب اصغر ؛ بنات نعش صغریٰ ؛ "کھٹولا (چھوٹا)" -

**bearish**, *a.*: ریچھ کا سا -

**bearishness**, *n.*: ریچھ کا سا ھونا -

**Bear**, *v.i. & t. & n.*: ستا کرنا - (اسم) ستا ؛ سٹے بازی (BEAR, *n.*: دیکھو)

**Bear**, *v.t & i.*: (کسی) لے جانا ؛ اُٹھا کر لے جانا ؛ اُٹھالینا - (۲) (کسی نام سے) موسوم یا (کسی خطاب سے) مخاطب ھونا ؛ (کسی چیز میں کسی نشان یا علامت وغیرہ کا) ھونا یا پا یا جانا - (۳) رکھنا (رشتہ ؛ نسبت ؛ علاقہ وغیرہ) (۴) سہنا ؛ اُٹھانا ؛ سہارنا ؛ برداشت کرنا ؛ روادار یا متحمل ھونا ؛ (اپنے) ذمے لینا - (۵) دھکیلنا ؛ ھاتھ پیر مارنا ؛ زور ڈالنا ؛ بوجھ ڈالنا ؛ موڑنا ؛ مڑنا ؛ رخ کرنا - (۶) جننا ؛ پیدا کرنا -

*b. a grudge*: (دل میں) عداوت رکھنا ؛ بغض رکھنا ؛ کینہ رکھنا -

*b. a part in*: شریک ھونا (کسی چیز یا کام میں) -

*b. arms, the sword*: ھتھیار باندھنا ؛ تلوار باندھنا ؛ لگانا یا رکھنا —

*b. down*: پچھاڑنا ؛ زیر کرنا -

*b. hard on*: ستانا ؛ (کسی پر) سختی کرنا -

*b. in mind*: یاد رکھنا ؛ ذھن میں رکھنا ؛ (کسی بات کا خیال رکھنا -

*b. office, rule*: ھونا (کسی عہدے پر) ؛ رکھنا (حکومت ؛ اقتدار) -

*b. oneself well*: (شایان شان یا زیبا طریقے سے) کام لینا -

*b.* or *b. away* **the palm etc.**: بازی لے جانا ؛ (... کے سر سہرا رھنا -

*b. out*: تصدیق کرنا (کسی کے قول وغیرہ کی) ؛ (کسی کو) سچا بتانا

*b. to the right, away, off*: (کسی جانب) مائل ھونا ؛ رخ کرنا -

*b. up*. (۱) حمایت کرنا ؛ مایوس نہ ھونا ؛ ھمت نہ ھارنا - (۲) (جہاز کو) ھوا کے رخ پر لانا -

*b. up for*: (جہاز) کا رخ بدلنا -

*b. upon*: تعلق رکھنا ؛ متعلق ھونا -

*b. with*: درگذر کرنا -

*b. witness, a hand, company*: دینا (شہادت ؛ مدد ؛ ساتھ) -

*be borne away*: (کسی جذبے وغیرہ سے) مغلوب یا متاثر ھونا

*borne on the books of*: ادا کیا گیا ؛ رقم (جس کی ادائی کا) اندراج ھو -

*bring to b.*: کام میں لانا (اثر وغیرہ) -

**does not** *b. repeating*: قابل اعادہ نہیں

*is borne in upon* **one**: (کسی کے) دل میں بیٹھ گیا ھے ؛ (کسی کو) اعتقاد ھوگیا ھے -

**bearable**, *a.*: سہن جوگ ؛ قابل برداشت -

**Beard**, *n.*: (۱) ڈاڑھی - (۲) ڈاڑھی (بکرے وغیرہ کی) - (۳) (بعض) مچھلیوں کی مونچھیں - (۴) چونچ کے خار - (۵) گھاس کی زلفیں یا ریشے ؛ اناج کی بالی کے اوپر والے مہین ریشے -

*Old-Man's B.* (Traveller's joy) ایک قسم کی بیل -

**bearded**, *a.*: ڈاڑھیل ؛ ریشائیل ؛ ریشدار -

**beardless**, *a.*: بے ریش ؛ امرد -

**beardlessness**, *n.*: بے ریش پن -

**Beard**, *v. t.*: علانیہ مقابلہ کرنا -

*b. the lion in his den*: شیر کو اُس کے بھٹ میں للکارنا ؛

کسی کو اُس کے گھر میں ڈانٹ ڈپٹ کرنا -

**Bearer,** *n.*: (۱) حامل ؛ لے جانے والا - (۲) جنازہ بردار - (۳) کہار - (۴) حامل رقعہ ( چک وغیرہ ) (۵) بیرا ( انگریزوں کا خدمت گار ) -

**Bearing,** *n.*: (۱) طرز عمل ؛ برتاو - (۲) مارکا - (۳) تعلق ؛ رشتہ (۴) پہلو - (۵) سمت - (۶) رستے کی سدھ - (۷) ( جمع ) مشین کے سہارے ؛ بیرنگ -

*b.- rein*: زیر کڑی -

*lose* one's *bb.*: سدھ گم ھوجانا -

**Beast,** *n.*: (۱) جانور ؛ چرپایہ - (۲) کھیتی یا سواری کے جانور - (۳) وحشی انسان : حیوان؛ وحوش ؛ قابل نفرت آدمی -

*The B.*: دجال -

*the b.*: حیوانی یا بہیمی جذبہ ؛ بہیمیت ؛ حیوانیت -

**Beastliness,** *n.*: (۱) بسیار خوری ؛ پیٹوپن - (۲) بدمستی - (۳) شہوت پرستی- (۴) مکروہ غذا -

**Beastly,** *a*: (۱) جانور کا سا ؛ حیوانی حرکات والا ؛ نجس ؛ نفرت انگیز - (۲) ( بول چال ) کمبخت -

**Beat,** *v.t.* & *i.*: (۱) مارنا ؛ کوٹنا ؛ زدوکوب - (۲) پڑنا ( دھوپ پانی ' ھوا ) - (۳) غالب آنا ؛ سبقت لے جانا ؛ زچ کرنا - (۴) ( پر ) پھڑپھڑانا - (۵) (دل کا) دھڑکنا ؛ (گھڑی کا) چلنا وغیرہ (۶) ھانکا کرنا ؛ ھنکا کے لانا - (۷) بجانا -

*b. about the bush*: ٹامک ٹوئیاں مارنا -

*b. a parley*: گفت و شنود کرنا -

*b. a retreat*: پسپا ھونا -

*b. at door*: کواڑ کھٹکھٹانا ؛ زنجیر کھڑکانا ؛ دستک دینا -

*b. black and blue*: مارتے مارتے بدن میں نیل ڈال دینا -

*b. down, back, away, off*: مارکر ھٹادینا ؛ بھگا دینا ؛ بدل دینا ؛ صورت بگاڑ دینا -

*b. down price* or *seller*: قیمت گھٹانا ؛ کم کرانا ' چکانا -

*b. hollow*: ( کسی کو ) زیر کردینا ؛ ( مدمقابل کو ) پوری شکست دینا -

*b. in*: کچل دینا -

*b.* one's *brains*: سرکھپانا ؛ دماغ سوزی کرنا -

*b. out* **metal, forge**: دھات کو پیٹ کر ٹھیک کرنا -

*b. path*: ( پیروں سے روند کر ) رستہ بنانا -

*b. the air*: بے سود کوشش کرنا ؛ ھوا کو مٹھی میں تھامنا -

*b. the bounds*: حدود قائم کرنا -

*b. the breast*: سینہ کوبی کرنا ؛ ماتم کرنا -

*b. time*: تال دینا -

*b. up eggs* etc.: پھینٹنا ( انڈے وغیرہ )

*b. up* or *about*: ( بحری ) بادبان کو موڑنا ( ھوا کے رخ پر ) -

*b. up ecruits* etc.: رنگروٹ وغیرہ جمع کرنا -

*b. up he quarters of*: ملاقات کے لیے جانا -

*beats cockfighting*: نہایت دلچسپ ھے : نہایت پر لطف ھے -

**Beat,** *n.*: ( ۱ ) ضرب ' چوٹ ( ڈھول یا نقارے کی ) - ( ۲ ) تال کی ھدایت ( بینڈ ماسٹر کی ) - ( ۳ ) باقاعدہ حرکت ( گھڑی وغیرہ کی ) - (۴) دھڑکن ( دل کی ) - ( ۵ ) گشت؛ روند - (۶) بندوق وغیرہ کی زد - ( ۷ ) مقررہ گشت ( منصبی ) -

**Beaten,** *a.*: ( ۱ ) ھارا ھوا وغیرہ - ( ۲ ) گھسا ھوا - ( ۳ ) پامال ( ۴ ) پٹا ھوا - ( ۵ ) چور : تھکا ھوا ؛ پست ؛ ھارا تھکا-

**Beater,** *n.*: درمٹ ؛ ڈنکا ؛ موگری ؛ تھاپی ؛ موسل ؛ ھانکا کرنےوالا-

**Beatific,** *a.*: مبارک ؛ مسعود ؛ روحانی مسرت بخشنے والا -

**Beatification,** *n.*: سعادت ؛ اعلان ولایت کی پہلی رسم ( رومن کلیسا ) -

**Beatify,** *v.t.*: روحانی سعادت یا مسرت سے نہال کرنا -

**Beating,** *n.*: ( ۱ ) سزا ؛ مار - ( ۲ ) ھار ؛ شکست -

**Beatitude,** *n.*: ( ۱ ) برکت؛ سعادت؛ روحانی مسرت ۔ ( ۲ ) ( جمع میں ) حضرت عیسیٰ کے پہاڑی والے خطبے میں برکت کی بشارتیں -

**Beau** ( bo ), *n.* ( Pl. *beaux* boz ) ( ۱ ) البیلا ؛ چھیلا بانکا - ( ۲ ) عاشق -

*beau geste* ( bozhest ), *n.*: اظہار عالی ظرفی؛ بڑائی کا دکھاوا -

**Beau ideal,** *n.*: حسن کا انتہائی معیار ( صورت یا سیرت ) -

*beau monde*, *n.*: وہ طبقہ جو نفاست اور شان میں ممتاز ھو ؛ فیشن ایبل سوسائٹی -

**Beaune** ( bon ), *n.*: برگنڈی کی سرخ شراب -

**Beauteous,** *a.*: دلکش ؛ حسین ؛ چھیل -

**Beautiful,** *a.*: خوبصورت ؛ سندر ؛ روپ ونت ؛ شکیل ؛ دلکش ؛ اچھا ؛ دلپذیر -

**beautifully,** *adv.*: خوبصورتی سے؛ خوبی سے ؛ بوجہ احسن ؛ بہ حسن و خوبی -

**Beautify,** *v.t.*: سنوارنا ؛ سنگارنا ؛ دلکش بنانا ؛ حسین بنانا -

**beautifier,** *n.*: سنوار نے والا ؛ آراستہ کرنے والا ؛ حسن افزا -

**Beauty,** *n.*: ( ۱ ) حسن ؛ جمال ؛ تناسب ؛ دلکشی ؛ خوبی - ( ۲ ) عمدہ نمونہ - ( ۳ ) حسینہ ؛ حسین عورت -

*b. is but skin deep*: صورت سے سیرت کا اندازہ نہیں ھوتا -

*b.-sleep*: آدھی رات سے پہلے -

*b.-spot*: دلکش منظر ؛ خال ؛ مصنوعی خال -

*a b.*: ( طنزاً ) دیکھنے کے قابل ( چیز یا شخص ) -

*that's the b. of it*: یہی تو اس کی خوبی ھے -

*beaux yeux*, *n.*: جمال؛ حسن -

**Beaver,** *n.*: (۱)سنجاب ؛ سگ آبی ؛ اودبلاو - (۲) سنجابی ٹوپی -

**Beaver,** *n.*: خود کا اگلا حصہ ؛ جھلم -

**Beaverteen,** *n.*: سوتی کپڑا جس پر چکن کا سا کام ھوتا ھے -

**Becall,** *v.t.*: برا بھلا کہنا ( متروک یا عامیانہ ) -

**Becalm,** *v.t.*: ( ۱ ) چپ کرنا ؛ روکنا ؛ خاموش کرنا؛ دلا سا دینا - ( ۲ ) ھوا کی کمی کی وجہ سے جہاز کا روک دینا -

**Because,** *adv. conj.*: اس وجہ سے کہ ؛ کیوں کہ ؛ اس لیے کہ -

**Beccafico,** *n.*: اٹلی کا موسمی پرند-

**Bechamel,** *n.*: ایک قسم کی چاٹ ( جو کھانوں کےساتھ استعمال کی جاتی ھے ) -

*beche-de-mer*, *n.*: ایک قسم کا نفیس چینی کھانا ( ایک قسم کے گھونگھے کو پکا کر تیار کرتے ھیں ) -

**Beck,** *n.*: چشمہ ؛ پہاڑی نالا -

**Beck,** *n.*: معنی خیز اشارہ ؛ سر کی جنبش۔
*have at one's b., be at person's b. and call:* ( کسی کے ) اشارے پر چلنا ' چلانا -
**Beck,** *v.t.&i.*: اشارے کرنا -
**Becket,** *n.*: ڈنڈا ' ھک یا کانٹا ' جس سے جہاز کے آزو بازو رسیاں لٹکتی رہتی ھیں -
**Beckon,** *v.t.&i.*: اشارے کرنا ؛ اطلاع دینا ؛ مخاطب کرنا ؛ اشارہ سے بلانا -
**Becloud,** *v.t.*: ( ۱ ) ابر سے ڈھک دینا - ( ۲ ) گمنام کرنا ؛ چھپا دینا ؛ پردہ ڈالدینا -
**Become,** *v.i.&t.*: ھونا ؛ ھوجانا ؛ بن جانا ؛ ٹھیک ھونا ؛ موزوں ھونا؛ زیب دینا؛ سزاوار ھونا -
**becoming,** *a.*: موزوں ؛ مناسب ؛ شایاں ؛ سزاوار -
**becomingly,** *adv.*: موزونیت سے -
**becomingness,** *n.*: موزونیت -
**Bed,** *n.*: ( ۱ ) بستر' بچھونا؛ گدا ؛ پلنگ ؛ چارپائی ؛ سیج ؛ کھٹولا - ( ۲ ) تلا ؛ تہ ؛ بنیاد - ( ۳ ) فرش ؛ تختہ ؛ کیاری - ( ۴ ) دلدل جس میں بید کے درخت ھوں- ( ۵ ) تلیٹی؛ سمندر یا دریا کی تہ- ( ۶ ) بلیرڈ ٹیبل کی سلیٹ - ( ۷ ) ریل کی سڑک یا عام سڑک کی بنیاد - ( ۸ ) صدفہ ( آئسٹر ) کی تہ ( دریا میں ) - ( ۹ ) پرت؛ طبقہ - ( ۱۰ ) توپ گاڑی کا وسطی حصہ -
*b. and board:* ( ۱ ) مہمانداری - ( ۲ ) زن وشو کے تعلقات - ( ۳ ) قیام و طعام -
*bedchamber:* خواب گاہ -
*b.-clothes:* اوڑھنا بچھونا ؛ تکیہ ؛ چادر؛گدا وغیرہ -
*bedfellow:* ( کسی کے ساتھ ) ایک بچھونے پر سونے والا ؛ ساتھی ' رفیق -
*bedgown:* شب خوابی کا چوغا -
*b.-key:* چارپائی کے سرے ' پٹیاں کھولنے کا آلہ -
*b-lift:* پلنگ جو صفہ بن سکے -
*bedmaker:* آکسفورڈ ' کیمبرج کے کالجوں کی خادمہ یا خادم -
*b. of down, flowers, roses:* آسودگی اور آسائش کی زندگی -
*b.-of sickness:* بستر علالت ؛ بستر رنجوری -
*b.-pan:* حاجتی -
*b.-plate:* مشینوں کا تلا -
*bedpost:* پلنگ کے پائے -
*bedrid ( den ):* صاحب فراش ؛ نحیف و زار -
*b.-rock:* ( ۱ ) دریا بر آمد زمین کے نیچے کی چٹان - ( ۲ ) بنیادی اصول
*b.-side:* بیمار کے بستر کے پاس ؛ پٹی کے پاس -
*B.-side manner:* ( معالج کا ) تالیف قلوب کا ڈھب ؛ تسلی آمیز انداز -
*bedsore:* زخم جو مریض کے جسم میں پلنگ پر لیٹے لیٹے پڑ جائیں -
*b.-spread:* پلنگ پوش -
*bedstaff:* پرانی وضع کے پلنگوں کے آڑے ڈنڈے جو بوقت ضرورت لاٹھی کا کام دے سکتے تھے -
*bedstead:* مسہری ؛ پلنگ -
*bedstraw:* ایک قسم کی گھانس جو توشکوں کے بھرنے کے کام آتی ھے -
*bedtick:* نرم پروں کا گدا -
*bedtime:* سونے کا وقت -
*between you and me and the bedpost:* راز میں -
*brought to b.:* حالت زچگی میں -
*die in* **one's** *b.:* طبعی موت مرنا -
*go to b.:* آرام کرنا ؛ سونا -
*lie in the b.,* **one** *has made:* چاہ کن را چاہ در پیش ؛ اعمال کی سزا بھگتنا -
*make the b.:* بستر کرنا -
*narrow b.:* قبر -
*take to, keep,* **one's** *b.:* بیمار پڑنا یا ھونا -
**Bed,** *v.t.&i.*: ( ۱ ) بستر پر سونا یا سلانا - ( ۲ ) پودا لگانا - ( ۳ ) جمانا ؛ نصب کرنا ؛ گاڑنا - ( ۴ ) پرت جمانا ؛ تہ دینا ؛ تہ جمانا ؛ پرت یا تہ جمنا -
**Bedabble,** *v.t.*: دھبے ڈالنا ؛ لتھیڑنا ؛ سانڈنا -
**Bedad,** *int.*: واللہ ؛ واقعی -
**Bedaub,** *v.t.*: رنگنا ؛ رنگ چڑھانا ؛ رنگ تھوپنا -
**Bedder,** *n.*: چمن یا باغ کے قابل پودا -
**Bedding,** *n.*: ( ۱ ) گدا ؛ بستر ؛ پال - ( ۲ ) نچلی تہ ( ۳ ) ( ارضیات ) پرت یا طبقہ -
**Bedeck,** *v.t.*: سجانا ؛ آراستہ کرنا ؛ سنوارنا -
**Bedeguar,** *n.*: پودوں کا مادہ جو ان پر کائی کی طرح جم جاتا ھے -
**Bedel ( 1 ),** *n.*: عہدہ دار جو کیمبرج اور آکسفورڈ میں جلوس کا انتظام کرتا ھے ؛ منتظم جلوس ؛ بیڈل -
**Bedevil,** *v.t.*: ( ۱ ) ( کسی پر ) سایا ھونا ؛ آسیب ھونا - ( ۲ ) ظلم و جبر کرنا - ( ۳ ) ابتری پھیلانا؛ بگاڑنا - ( ۴ ) شیطان کہہ کے پکارنا -
**Bedevilment,** *n.*: ( ۱ ) نا قابل برداشت مصیبت- ( ۲ ) ابتری - (۳) آسیب کا دخل ( خلل ) -
**Bedew,** *v.t.*: چھڑکنا ؛ شبنم سے بھیگنا -
**Bedfordshire,** *n.*: ( بچوں سے گفتگو کرنے میں ) بستر ؛ پلنگ -
**Bedight,** *v.t.*: ( قدیم ) آراستہ کرنا ؛ زیب تن کرنا -
**Bedim,** *v.t.* دھندلا کرنا ( دماغ یا آنکھوں کو ) -
**Bedizen,** *v.t.*: بدمذاقی سے آراستہ کرنا ؛ آرائش میں شوخ رنگ استعمال کرنا -
**Bedlam,** *n.*: ( ۱ ) غل غپاڑے کا مقام- ( ۲ ) سینٹ میری آف بیتلھم کا شفاخانہ جس سے پاگل خانے کا کام لیا جاتا ھے- (۳) ھر پاگل خانہ -
**Bedlamite,** *n.&a.*: سڑی ؛ پاگل ؛ دیوانہ -
**Bedouin,** *n.*: بدو ؛ خانہ بدوش -
**Bedrabbled,** *a.*: لتھڑا ھوا ؛ کیچڑ پانی میں لت پت -
**Bedraggle,** *v.t.*: لباس یا کپڑے کازمین پر گھسٹنے سے گندہ ھوجانا؛ مٹی میں لتھڑنا -
**Bee,** *n.*: (۱) شہد کی مکھی ؛ مہال کی مکھی - ( ۲ ) نحل - (۳) شاعر ؛ سر گرم کار ؛ انہماک سے کام کرنے والا - ( ۴ ) مل کر

کام کرنے کے یا تفریح کے لئے جمع ہونا ؛ مجلس ؛ صحبت -

*b.-bread*: پھول کا زیرہ جو شہد کی مکھی کھاتی ھے

*b.-eater*: ایک پرند جو شہد کی مکھی کو کھا جاتا ھے -

*beehive* : ( مہال کی مکھی کا ) چھتا -

*b.-line* : بالکل سیدھا راستہ

*b.-master,-mistress* : شہد کی مکھیاں پالنے والا -

*B. orchis* : ایک قسم کا پھول جو شہد کی مکھیوں کے مشابہ ہوتا ھے -

*b.-skep* : تنکوں کا چھتا -

*bees-wax*: (۱)موم -(۲)موم پھیرنا؛ موم سے صاف کرنا؛ صیقل کرنا -

*have a b. in* one's *bonnet* : کسی بات کا خبط ہونا ؛ سنک ہونا -

**Beech,** *n.* : سفیدے کی قسم کا اونچا درخت جس کی چھال چکنی اور پتیاں چمکدار ہوتی ھیں -

*b.-fern* : فرن کی قسم -

*beechmast* : بیچ کا پھل -

**beechen,** *a.* : بیچ کے درخت کا سا یا اُس سے متعلق -

**Beef,** *n.* ( Pl.-*ves* ) : (۱) گاے کا گوشت - (۲) جسامت ؛ جسم کا گٹھا ہوا حصہ ؛ پٹھے -

*beefeater* : لندن ٹاور کا نگراں سپاہی -

*beefsteak* : دیکھو STEAK -

*b. tea* : گاے کے گوشت کی یخنی -

*b.-wood* : گابھا ؛ پکی سرخ لکڑی -

**Beefy,** *a.* : (۱) گاے کے گوشت کی طرح کا - (۲) مضبوط جسم کا ؛ ٹھوس - (۳) بھدا ؛ کاودی ؛ بے وقوف اور متھا؛ گھامڑ-

**beefiness,** *n.* : سختی ؛ ٹھوس پن -

**Beelzebub,** *n.* : شیطان ؛ ابلیس -

**Been,** ( *p.p.* of be ) دیکھو BE-

**Beer,** *n.* : جو کی شراب ؛ بوزہ -

*b.-engine* ایک آلہ جس سے بیر کے پیپے سے جو دور رکھا ہوتا ھے بیر گلاس میں لی جاسکتی ھے -

*beerhouse* : بوزہ خانہ ؛ بیر خانہ -

*b.-money* : انعام ؛ خدمت گاروں یا مزدوروں کو بیر پینے کے نام سے دیا جاتا ھے -

*b.-pull* : بیر نکالنے کے آلے کا دستہ جس کے دبانے سے بیر گلاس میں گرنے لگتی ھے -

*small b.* : ہلکی بیر ؛ چھوٹی موٹی باتیں یا معاملات -

*think no small b. of* : ( کسی کو ) بہت اچھا سمجھنا ؛ تھوڑا نہ جاننا -

**Beer,** *n.* : تانے کے دھاگوں کا ایک سرا -

**Beery,** *a.* : (۱) بیر جیسا - (۲) بیر کے سرور میں -

**Beestings,** *n. pl.* : پیوسی -

**Beeswing,** *n.* : (۱) پھپھوندی ( پرانی لال شراب کی ) - (۲) پرانی شراب

**Beet,** *n.* : چقندر کی قسم کے پودے -

*beetroot* : چقندر ؛ چقندر کی جڑ -

*Red B.* : لال چقندر ( جو ترکاری کے طور پر استعمال ہوتا ھے) -

*white B.* : سفید چقندر ( جس میں سے شکر نکالی جاتی ھے) -

**Beetle,** *n.* : ہتھوڑا ؛ موگری ؛ گھن ؛ درمٹ -

*b.-brain* : کودن -

*three-man b.* : تین آدمیوں سے اُٹھنے والا درمٹ یا گھن-

**Beetle,** *n.* : ( *be-eyed,* ) (۱) بھونرا - (۲) نزدیک بیں -

**Beetle** *a.* : (۱) سامنے نکلی ہوئی گھنی بھویں- (۲) خشمگیں ؛ تیوری چڑھاے -

**Beetle,** *v.i.* : (۱) آگے کو جھکا ہوا ہونا - (۲) سر پر منڈلانا ( بد قسمتی وغیرہ کا ) -

**Beeves** : دیکھو BEEF -

**Befall,** *v.t.&i.* : عارض ہونا ؛ واقع ہونا -

**Befit,** *v.t.* : (۱) موزوں ہونا ؛ شایان شان ہونا ؛ ٹھیک ہونا ؛ مناسب ہونا - (۲) لازم ہونا

**befitting,** *a.* : موزوں ؛ مناسب -

**befittingly,** *adv.* : موزونیت سے -

**Befog,** *v.t.* : (۱) کہرے میں ڈھانپنا - (۲) دھندلا دینا ؛ تاریک کردینا

**Befool,** *v.t.* : بے وقوف بنانا ؛ اُلو بنانا ؛ بنانا -

**Before,** *adv., prep., & con.* : (۱) پہلے ؛ آگے ؛ قبل ؛ پہلے سے - (۲) آگے ؛ سامنے ؛ اثر سے ؛ روبرو - (۳) انتظار میں - (۴) قبل ؛ قبل اِس کے کہ -

**Beforehand,** *adv.*: پہلے ھی سے -

*b. with the world* : جس کی گرہ میں دام ہوں -

*be b. with* : پیش دستی کرنا -

**Befoul,** *v.t.* : خراب کرنا ؛ گندہ کرنا -

*b.* one's *own nest* : دیکھو NEST -

**Befriend,** *v.t.* : دستگیری کرنا ؛ مراعات کرنا -

**Beg,** *v.t. & i.* : (۱) بھیک مانگنا ؛ مانگنا ؛ عاجزی سے مانگنا (۲) منت کرنا ؛ اِلتجا کرنا - (۳) بھیک مانگ کر بسر کرنا - (۴) کتے کا اگلا پیر اُٹھانا ( اِلتجا کے طور پر ) -

*b. of* : سزا معاف کرا لینا -

*b. pardon, leave* : اجازت چاہنا ؛ معافی مانگنا

*b. the question* : دعوے کو بمنزلۂ ثبوت مان لینا

*go ( a- ) begging* : کسی منصب کے لیے امید وار کا نہ ملنا -

**Begad,** *int.* : واللہ ؛ بخدا -

**Beget,** *v.t.* : (۱) پیدا کرنا - (۲) باعث ہونا ؛ بانی ہونا -

**begetter,** *n.* : بانی ؛ پیدا کرنے والا -

**Beggar,** *n.* : فقیر ؛ بھکاری ؛ گدا ؛ بھک منگا -

*bb. must not be choosers* : بھکاری کو تکرار کا حق نہیں-

*a good b.* : وہ شخص جسے خیراتی کاموں کے لیے چندہ کرنے کا اچھا سلیقہ ہو -

*little b.* : ( تحقیر یا بے تکلفی کے موقع پر بولا جاتا ھے ) -

**Beggar,** *v.t.* : کنگال کردینا ؛ بھیک منگوا دینا -

*b.-my-neighbour* : تاش کا ایک کھیل

**it** *beggars description* : اس کے بیان سے زبان قاصر ھے -

**Beggarly,** *a.* : (۱) کنگال - (۲) کمینہ - (۳) کم عقل؛ ٹھس -

**beggarliness,** *n.* : کنگال پن ؛ کمینہ پن ؛ کم عقلی -

**Beggary,** *n.* : ناداری ؛ انتہائی اِفلاس ؛ نان شبینہ کا محتاج ہونا -

**Begin**, *v.t.&i.* : (۱) شروع کرنا ؛ پہل کرنا - (۲) گفتگو کا آغاز کرنا - (۳) وجود میں لانا - (۴) شروع ہونا -
*b. at, with* : کہیں سے یا کسی چیز سے ابتدا -
*b. the world* : میدان حیات یا کار زار حیات میں قدم رکھنا -
*b. upon* : کسی کام پر لگنا -
*to b. with* : اول یہ کہ ؛ پہلی بات یہ کہ -
**Beginner**, *n.* : ابجد خواں ؛ مبتدی -
**Beginning**, *n.* : اصل ؛ منبع ؛ مرکز ؛ ابتدا ؛ آغاز ؛ کسی چیز کا ابتدائی حصہ -
*the b. of the end* : انجام کے آثار -
**Begird**, *v.t.* : حلقہ ڈالنا ؛ لپیٹنا ؛ گھیر لینا -
**Begone**, *vb. imperat.* : دور ہو -
**Begonia**, *n.* : (فرانسیسی عالم نباتیات بگوں کے نام پر) بگونیا ؛ کئی قسم کے رنگین پھول جن کی پنکھڑیاں نہیں ہوتیں -
**Begot (ten)** : دیکھو BEGET -
**Begrime**, *v.t.* : بھرنا ؛ آلودہ کرنا ؛ سانا -
**Begrudge**, *v.t.* : کسی سے جلنا ؛ کسی پر رشک کرنا ؛ کسی چیز کو نا پسند کرنا -
**Beguile**, *v.t.* : (۱) گمراہ کرنا ؛ دم دینا ؛ دھوکا دینا - (۲) گرویدہ کرنا ؛ تفریح طبع کا باعث ہونا - (۳) بہلانا (کام کی تکان دور کرنے کے لیے) ؛ تفریح کرنا -
**beguilement**, *n* : فریب دہی ؛ بہلاوا ؛ چکما -
**beguiler**, *n.* : دغا باز ؛ فریبی ؛ بہلانے والا -
*beguinage*, *n.* : بیگینوں کا گھر یا ایوان -
*beguine*, *n.* : بیگین (و لندیزی عورتوں کی انجمن خدمت خلائق کی رکن جس نے کوئی عہد نہ کیا ہو) -
**Begum**, *n.* : بیگم -
**Behalf**, *n.* : خاطر ؛ واسطے ؛ طرف ؛ حمایت ؛ جانب - (صرف ترکیبی حالت میں استعمال ہوتا ہے ' جیسے : *on b. of* -
**Behave**, *v.i. & refl.* : (۱) برتاو کرنا ؛ پیش آنا ؛ سلیقہ برتنا ؛ تمیز داری سے کام کرنا - (۲) (اچھی طرح) کام دینا (مشین کا) -
*behaved, p.p.* (with *well- ill -*): تمیز دار ؛ بد تمیز -
**Behaviour**, *n.* : (۱) لچھن ؛ رویہ ؛ طریقہ ؛ و تیرہ ؛ ڈھنگ ؛ چال چلن ؛ کردار - (۲) (مشین کا) اچھی یا بری طرح کام دینا -
*be on one's good b.* : جان توڑ کے کوشش کرنا (اپنے متعلق نیک گمان پیدا کرنے کی خاطر) -
**Behaviourism**, *n.*: (نفسیات) نظریۂ کردار ' یہ نظریہ کہ انسان کے کل اعمال کسی مہیج کی جوابی حرکت کی صورت میں ظاہر ہوتے ہیں اور اُس کے کردار کے پورے مطالعے سے اُس کے عمل کے متعلق پیشین گوئی کی جاسکتی ہے -
**Behead**, *v.t.*: گردن مارنا ؛ سر کاٹ ڈالنا -
**Behemoth**, *n.*: بہت بڑے ڈیل ڈول کا جانور -
**Behest**, *n.*: حکم ؛ امر ؛ اکیا -
**Behind**, *adv., prep., & n.*: (۱) آڑ میں - (۲) ضرورت کے وقت کے لئے محفوظ - (۳) دیر سے - (۴) (زماں) پہلے کا - (۵) پیچھے کی طرف ؛ پیچھے ؛ پیچھے چھپا ہوا - (۶) کسی کی پشتی پر ؛ تائید میں - (۷) پیچھے (درجے میں) - (۸) پناہ میں ؛ پیچھے پیچھے - (۹) پٹھا ؛ سرین -
*b. one's back* : پیٹھ پیچھے -
*b. the scenes*: پس پردہ -
*b. the times*: زمانے سے پیچھے ؛ جو زمانے کے ساتھ نہ ہو -
*b. time*: وقت کے بعد -
*fall b.*: پیچھے رہ جانا -
*go b. one's words etc.*: کسی کی اصل نیت کا کھوج لگانا -
*put b. one*: توجہ نہ کرنا ؛ پس پشت ڈالنا -
*stay, leave, b.*: پیچھے ٹھیرنا ' پیچھے چھوڑنا -
*to be b. with*: وقت پر تکمیل نہ کرنا (ادائے بقایا وغیرہ کی) -
**Behindhand**, *adv. & pred. a.*: (۱) بعد از وقت - (۲) پیچھے ہیٹا ؛ پھسڈی (جو وقت پر کام نہ کرے) -
**Behold**, *v.t.*: مشاہدہ کرنا ؛ دیکھنا ؛ دیکھو -
**beholder**, *n.*: تماشائی ؛ دیکھنے والا -
**Beholden**, *pred. a.*: ممنون ؛ موہون منت ؛ زیربار احسان -
**Behoof**, *n.*: خاطر ؛ غرض ؛ فائدہ ؛ لابھ -
**Behove, - hoove**, *v.i.*: مناسب ہونا ؛ واجب ہونا ؛ لازم ہونا -
**Beige**, *n.*: اونی کپڑا (اصلی رنگ کا) ؛ اون کا رنگ -
**Being**, *n.*: (۱) کون ؛ وجود - (۲) ہستی ؛ مخلوق - (۳) ساخت ماہیت - (۴) شخص -
**Belabour**, *v.t.*: پیٹنا ؛ ٹھوکنا ؛ اُدھیڑ دینا -
**Belated**, *a.*: شب گرفتہ (جسے رستے میں رات ہوجائے) ؛ دیر میں پہنچنے والا -
**Belaud**, *v.t.*: تعریف میں مبالغہ کرنا ؛ آسمان پر چڑھانا -
**Belay**, *v.t.*: (۱) لپیٹنا - (۲) بس بس (اصطلاح ملاحان) -
*belaying-pin*: لپیٹن ؛ لپیٹنے کی میخ (جہاز) -
**Belch**, *v.i. & t.*: (۱) ڈکار لینا - (۲) نشے میں بڑبڑانا - (۳) کفر بکنا ؛ فحش بکنا ؛ واہی تباہی بکنا - (۴) دھواں نکلنا (شعلے وغیرہ کا توپ یا کوہ آتش فشاں سے) -
**Belch**, *n.*: (۱) ڈکار - (۲) توپ کی گرج یا آتش فشاں پہاڑ کا دھماکا - (۳) شعلے کی بھڑک -
**Belcher**, *n.*: زنگ برنگی رومال -
**Beldam, dame**, *n.*: (۱) بڑھیا - (۲) دیونی ؛ ڈائن ؛ لڑاکا عورت -
**Beleaguer**, *v.t.*: محاصرہ کرنا ؛ نرغے میں لینا (نیز مجازاً) -
**Belemnite**, *n.*: وہ ہڈی جو کیل نما (ایک معدوم مچھلی) کے آثار کے طور پر پائی جاتی ہے -
*bel esprit*, *n.* (*pl. beaux esprits* pr. boz espre) ظریف -
**Belfry**, *n.*: گرجے کا گھنٹا گھر -
**belfried**, *a.*: وہ عمارت وغیرہ جس میں گھنٹا گھر ہو -
**Belgian**, *a. & n.*: بلجی (ملک بلجیم کا باشندہ) -
**Belgic**, *a.*: بلگئی ؛ قدیم بلگے (Belgae) کا (باشندہ) -
**Belgravia**, *n.*: بلگراویا ؛ لندن کا مغربی حصہ جہاں امرا رہتے ہیں -
**Belgravian**, *a.*: لندن کے فیشن ایبل حصے کا (باشندہ) ؛ بلگراوی -
**Belial**, *n.*: شیطان ؛ ابلیس -
*man of B*: شقی ؛ مردود ؛ لعنتی -

**Belie**, *v.t.*: (۱) جھٹلانا ؛ کسی کے متعلق مغالطہ یا غلط خیال پیدا کرنا - (۲) وفانہ کرنا ؛ پورا نہ کرنا -

**Belief**, *n.*: (۱) بھروسا ؛ اعتبار - (۲) یقین ؛ اعتقاد ؛ عقیدہ ؛ رائے - (۳) عیسائیت پر ایمان -

*The B.*: حواریوں کے معتقدات -

*to the best of my b.*: مجھے پوری طرح یقین ہے کہ -

**Believe**, *v.t. &i.*: (۱) یقین کرنا ؛ ایمان لانا - (۲) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا - (۳) خیال کرنا ؛ سمجھنا -

*make b.*: بننا ؛ تصنع کرنا ؛ جھوٹ موٹ سمجھ لینا یا کوئی کام کرنا -

**believable**, *a.*: قابل اعتبار یا قابل یقین -

**believer**, *n.*: معتقد ؛ مومن -

**believing**, *a.*: (۱) معتقدانہ - (۲) خوش عقیدہ -

**Belike**, *adv.*: غالباً ؛ شاید ( اکثر طنزاً ) -

**Belittle**, *v.t.*: کم کرکے دکھانا یا بیان کرنا ؛ گھٹانا -

**Bell**, *n.*: گھنگرو ؛ ناقوس ؛ تال ؛ گھنٹی ؛ جرس

*b.-bird*: برازیل یا اسٹریلیا کا ایک پرندہ -

*b.-book, and candle*: ( پادری بد دعا یا لعنت کے ساتھ کہتے ہیں ) -

*b.-buoy*: گھنٹی دار تریندا ؛ گھنٹی " پیراک پیپا "

*b.-flower*: گھنٹی نما ؛ ایک پودا جس کا پھول گھنٹی کی شکل کا ہوتا ہے -

*b.-foundry, founder, founding*: گھنٹی کا کارخانہ وغیرہ گھنٹی ڈھالنے والا ؛ گھنٹی ڈھالنے کا کام -

*b.-glass*: شیشے کا جھانپو ؛ پودا پوش-

*b.-hanger*: گھنٹی والا ؛ مکان میں گھنٹیاں اور گھنٹیوں کی ڈوریاں وغیرہ لگانے والا کاریگر -

*b.-hop*: -(ممالک متحدہ امریکاکی عامیانہ اصطلاح) ہوٹل کا چھوکرا

*b.-metal*: ملواں دھات ؛ بھرت -

*b.-pull*: گھنٹی کی ڈوری یا رسی -

*b.-wether*: وہ بھیڑ جو سب کے آگے چلتی ہے اور جس کے گلے میں گھنٹی پڑی ہوتی ہے -

*bear* OR *carry away the b.*: سبقت لے جانا ؛ اول آنا -

*one to eight bb.*: آدھے آدھے گھنٹے کا پہرا -

*sound, clear, as a b.*: صاف ؛ بے داغ ؛ بےنقص ؛ صحیح سالم-

**Bell**, *v.t.*: گھنٹی لگانا ؛ گھنٹی باندھنا -

*b. the cat*: اوروں کے لیے جوکھوں میں پڑنا ؛ خطرے کی مہم انجام دینا -

**Bell**, *n.*: بارہ سنگے یا ہرن کی مستی کی آواز ؛ بو بو -

**Belladona**, *n.*: بھلانواں ؛ بلا ذر -

**Belle**, *n.*: حسینہ ؛ حسینوں کی سر تاج-

*belles-lettres*, *n.*: خالص ادبی تصانیف ؛ ادب -

**belletrist**, *n.*: ادیب -

**belletristic**, *a.*: ادبی -

**Bellicose**, *a.*: جھگڑالو ؛ لڑاکا -

**bellicosity**, *n.*: لڑاکا پن

**Belligerency**, *n.*: شریک جنگ کی حیثیت ( دول کے لئے ) -

**Belligerent**, *a. & n.*: شریک جنگ ؛ محارب -

**Bellona**, *n.*: ( ۱ ) جنگ کی دیوی (۲) جنگ مجسم - ( ۳ ) رعب دار وجیہ عورت -

**Bellow**, *v.t. & i. & n.* ( ۱ ) ڈکارنا ؛ چیخنا ؛ چلانا ؛ گونجنا - ( ۲ ) توپ کی آواز ؛ گونجدار آواز -

**Bellows**, *n. pl.*: ( ۱ ) دھونکنی - ( ۲ ) اشتعال کے ذرائع - ( ۳ ) پھیپڑے -

**the horse has** *b. to mend*: گھوڑے میں دم نہیں رہا ؛ سانس اکھڑ گئی -

**Belly**, *n.*: ( ۱ ) پیٹ ؛ پیڑو ؛ معدہ؛ بطن ؛ شکم ؛ کوکھ ؛ رحم (۲) دوزخ شکم-(۳) اشتہا ؛ بسیار خوری-(۴) خلا ؛ محدب یا مقعر حصہ - ( ۵ ) ( کسی شے کا ) اگلا ، اندرونی یا نچلا حصہ -

*b.-ache*: درد قولنج ؛ درد شکم -

*b.-band*: تنگ ( گھوڑے کا ) -

*b.-pinched*: گرسنہ ؛ فاقے سے -

*b.-timber*: غذا؛ کھانا ؛ پیٹ کے تنور کا ایندھن -

*b.-worship*: شکم پروری ؛ مربھکا پن -

**bellied**, *a.*: پیٹ والا -

**Belly**, *v.t.&i.* ہوا بھر جانا -

**Bellyful**, *n.*: بھر پیٹ ؛ پیٹ بھر کے ؛ جی بھر کے -

**Belong**, *v.i.*: کسی کا حق ہونا ؛ تعلق رکھنا ؛ کسی کی ملک ہونا ؛ کسی کا ہونا -

*b. here*: ( ۱ ) کسی جگہ رہنا - ( ۲ ) کسی تقسیم کے تحت میں آنا -

*b. under* OR *in*: کسی تقسیم کے تحت میں ہونا-

**Belongings**, *n. pl.*: -متعلقات ؛ لوازمہ ؛ چیز بست ؛ مال اسباب

**Beloved**, *p.p., a., &n.*: چہیتا ؛ پسندیدہ ؛ معشوق ؛ محبوب

**Below**, *adv. & prep.*: ( ۱ ) نیچے ؛ تلے ؛ تحت ؛ زمین میں -(۲) مکان کی نیچے کی منزل میں - (۳)جہاز کے اُس حصے میں جو عرشے سے نیچے ہو - ( ۴ ) دریا کے بہاو یا اُتار کی طرف -( ۵ ) جہنم یا تحت الثری میں - ( ۶ ) ذیل میں؛ آگے - ( ۷ ) خلاف شان ؛ شان کے منافی -

*b.-one's breath*: بہت آہستہ سے -

*b.-stairs*: نیچے کی منزل میں ؛ مکان کے نیچے کے حصے میں ( شاذ ) -

**Belt**, *n.*: ( ۱ ) دھات کا پتر ؛پٹا؛ حلقہ - ( ۲ ) ( ارل یا نائٹ کا پٹکا ) کمر بند ؛ پرتلہ ؛ پیٹی - ( ۳ ) ( جغرافیہ ) آبنائے - (۴) ( ہیئت ) منطقہ - (۵) ( ارضیات ) درختوں کی پٹی یا قطار - (۶) ( میکانیات ) تسمہ ؛ مال (۷) رنگ یا کسی شے کی پٹی ( درخت وغیرہ ) -

*Great and Little B.* آبنائے اکبر ؛ آبنائے اصغر ( بحر بالٹک کی آبنائے ) -

*hit below the b.*: قاعدہ کے خلاف وار کرنا ؛ ناجائز وار کرنا -

**Belt**, *v.t.*: ( ۱ ) باندھنا ؛ پٹی لگانا ؛ گھیرنا - ( ۲ ) تسمے سے مارنا - ( ۳ ) رنگ کا حلقہ بنانا -

**Belvedere**, *n.*: منظر بین برج

**Belying**: دیکھو BELIE

**Bema**, *n.*: قدیم ایتھنس کے جلسوں کا استیج یا چبوترا -

**Bemire**, *v.t.*: کیچڑ سے لت پت کرنا ؛ دلدل میں پھنس جانا -

**Bemoan,** *v.t.* : (۱) رونا ؛ آہ بھرنا - (۲) کسی کی موت پر ماتم کرنا -

**Bemuse,** *v.t.* : (دماغ) مختل کردینا -

**Bench,** *n.* & *v.t.* : (۱) بنچ - (۲) کشتی کی بنچ - (۳) حکام عدالت ؛ جج - (۴) عدالت کا اِجلاس ؛ عدالت - (۵) کاریگروں کے کام کی میز - (۶) دیوار میں لگی ہوئی پتھر کی بنچ - (۷) پارلیمنٹ میں کسی خاص جماعت کی نشست - (۸) (*vb.*) کتوں یا دوسرے جانوروں کو نمائش میں پیش کرنا -

*b.-mark* : پیمائش میں سطح معلوم کرنے کے نشان -

*b.-table* : خانقاہ میں پتھر کی نشست -

*be raised to, be on, the b.* : جج یا بشپ (اسقف) بنایا جانا -

**Bencher,** *n.* : انز آف کورٹ (Inns of Court) کی مجلس منتظمہ کا رکن -

**Bend,** *n.* : (۱) گرہ - (۲) (نقابت) متوازی لکیریں جو داھنے صدر سے بائیں قاعدے کی طرف کھینچی جائیں - (۳) کمائی ہوئی کھال کا آدھا ٹکڑا -

*b.-leather* : تلے کا چمڑا -

*b.-sinister* : دیکھو SINISTER -

**Bend,** *n.* : کجی ؛ خمی ؛ موڑ ؛ مڑا ہوا حصہ (کسی چیز کا) -

**Bend,** *v.t.* & *i.* : (۱) جھکنا ؛ جھکانا - (۲) بھویں چڑھانا یا جھکانا (غم غصے یا غور و فکر میں) - (۳) گرہ لگانا - (۴) پھیرنا ؛ موڑنا - (۵) تل جانا ؛ مصمم ارادہ کرنا - (۶) سر خم کرنا ؛ سر جھکانا - (۷) اپنی بات منوانا -

**bender,** *n.* : چھ پنس کا سکہ -

**Beneaped,** *a.* : ایسی چیزیں جو جزر کے وقت ساحل پر رہ جائیں ؛ ساحل اُفتادہ -

**Beneath,** *adv.* & *prep.* : نیچے ؛ زیر ؛ تحت میں -

*b. contempt etc.* : ھیچ ؛ ھیچ و پوچ -

*b. one* : نا زیبا ؛ خلاف شان -

*benedicite, n.* : برکت ؛ دعا -

*the B.* : عیسائیوں کی ایک مناجات -

**Benedick,** *n.* : نیا بیاھا ؛ خصوصاً وہ شخص جس نے کنوارا رھنے کا ارادہ کرلیا تھا مگر بالآخر اُس عہد کو توڑا -

**Benedictine,** *a.* & *n.* : (۱) ایک قسم کی شراب - (۲) سیاہ پوش (راھب) ؛ سینٹ بینی ڈکٹ کے طبقے کا (راھب) -

**Benediction,** *n.* : برکت ؛ دعاے خیر ؛ اشیر باد ؛ دھن باد -

**Benedictory,** *a.* : دعائیہ -

*Benedictus, n.* : عیسائیوں کی ایک مناجات -

**Benefaction,** *n.* : (۱) دان پن ؛ خیرات ؛ کار خیر - (۲) احسان -

**Benefactor,** *n.* : (-tress مونث) - محسن ؛ مربی ؛ سرپرست -

**Benefice,** *n.* : کلیسائی وقف یا جاگیر -

**beneficed,** *a.* : موقوفہ ؛ (عہدہ) جس کے ساتھ وقف یا جاگیر ہو -

**Beneficence,** *n.* : احسان ؛ نیکی -

**beneficent,** *a.* : مخیر ؛ کریم‌النفس ؛ اُپکاری -

**beneficently,** *adv.* : کریمانہ -

**Beneficial,** *a.* : سود مند ؛ فائدہ بخش ؛ مفید ؛ اچھا - (۲) (قانون) حق انتفاع کے متعلق -

**beneficially,** *adv.* : سود مندانہ ؛ حق انتفاع کے طور پر -

**Beneficiary,** *a.* & *n.* : (۱) کلیسائی جاگیر- (۲) جاگیر دار-

**Benefit,** *n.* : (۱) وظیفہ (پنشن) ؛ گزارہ - (۲) حق استثنا - (۳) وہ تماشا یا کھیل جس کی آمدنی کسی خاص شخص یا ادارے کو دی جاے - (۴) (عامیانہ) زحمت ؛ تکلیف -

*b.-society,-club* : ایسی انجمنیں جو اپنے ارکان کی زندگی وغیرہ کا بیمہ کرتی ہیں اور ارکان کے جمع شدہ چندے کی رقم سے انہیں بیماری اور ضعیفی میں اور تجہیز و تکفین کے لیے امداد دیتی ہیں -

**Benefit,** *v.t.&i.* : فائدہ اُٹھانا ؛ فائدہ پہنچانا -

**Benevolence,** *n.* : (۱) کریم‌النفسی ؛ کرم ؛ فیض رسانی - (۲) (تاریخ انگلستان) جبری قرضہ -

**Benevolent,** *a.* : کریم ؛ کریم‌النفس ؛ فیض رساں ؛ مخیر -

**benevolently,** *adv.* : کریم‌النفسی سے ؛ مخیرانہ -

**Bengal,** *a.&n.* : بنگال -

*B. light* : ہوائی یا چرخی جو سگنل کے طور پر کام آے -

*B. stripes* : گینگم (کپڑا) -

*B. tiger* : شیر -

**Bengali,-alee,** *n.* & *a.* : بنگالی -

**Benighted,** *p.p.* & *a.* : (۱) شب گرفتہ - (۲) ظلمت و گمراھی میں مبتلا ؛ گمراہ -

**Benign,** *a.* : (۱) مہربان ؛ نیک دل ؛ شفیق ؛ فائدہ بخش ؛ ساز گار - (۲) خفیف (مرض) -

**benignly,** *adv.* : شفقت سے ؛ مہربانی سے -

**Benignant,** *a.* : مہربان ؛ شفیق ؛ ساز گار -

**benignancy,** *n.* : مہربانی ؛ شفقت -

**benignantly,** *adv.*: شفیقانہ -

**Benignity,** *n.* : بزرگانہ عنایت ؛ شفقت ؛ الطاف ؛ کرم ؛ مہربانی ؛ کرپا -

**Benison,** *n.* : برکت ؛ دعا -

**Benjamin,** *n.* : چھوٹا لاڈلا بچہ -

*B.'s mess* . : بڑا حصہ -

**Benjamin,** *n.* : (غالباً Benzoin کی بگڑی ہوئی صورت) = Benzoin

*B. tree* : (۱) درخت جس سے Benzoin نکلتی ھے - (۲) شمالی امریکا کا جھاڑی دار پودا جس کی چھال خوشبو دار ھوتی ھے -

**Bennet,** *n.* : دیکھو BENT اور HERB -

**Bent,** *n.* : (۱) نے کی قسم کی گھاس ؛ نرسل وغیرہ - (۲) کھلی چراگاہ -

*way B., stool B.* : پودوں کی قسمیں -

**Bent,** *n.* : میلان ؛ رغبت ؛ رجحان -

*to the top of* one's *b.* : جی بھر کے -

**Bent :** دیکھو BEND, *v.t.&i.*

**Benthamism,** *n.* : بنتھم کا نظریہ ؛ افادیت ؛ سود مندی -

**Benthamite**, *n.* : بنتھمی ؛ إفادی ؛ اصول سود مندي کا ماننے والا -

*ben trovato*, *a.* : اچھی گھڑت ؛ نہایت چسپاں ( چاھے صحیح نہ ہو ) -

**Benumb**, *v.t.* : سُن کرنا ؛ بے حس کرنا ؛ بے بس کرنا -

**Benzene,-ine**, *n.* : ایک خوشبو دار ھائیڈروکاربن جس سے چکنائی کے دھبے صاف ہوتے ھیں ؛ بنزین -

**Benz (o)** - : ( سابقہ ) لوبانی -

**Benzoin**, *n.* : جاوائي لوبان -

**benzoic**, *a.* : لوبانی -

**Benzoline**, *n.* : غیر خالص بنزین ؛ مرکب بنزین -

**Bequeath**, *v.t.* : میراث کے طور پر چھوڑنا ؛ وصیت کے ذریعے سے دینا ؛ آئندہ نسلوں کے لیے چھوڑ جانا ( مثال وغیرہ ) -

**Bequest**, *n.* : مال جو وصیت کی رو سے پہنچے ؛ میراث -

**Berate**, *v.t.* : جھڑکنا ؛ لعنت ملامت کرنا ؛ ( اب زیادہ تر امریکا میں استعمال ہوتا ھے ) -

**Berber**, *n.&a.* : بربری ( نسل ) -

**Berberry**, *n.* : دیکھو BARBERRY -

**Bere**, *n.* : ایک قسم کا جو -

**Bereave**, *v.t.* : ( ۱ ) چھین لینا ؛ محروم کرنا ؛ لے لینا - ( ۲ ) اداس کرنا - ( ۳ ) گزر جانا ( کسی عزیز کا ) -

**bereavement**, *n.* : سوگ -

**Berg**, *n.* : دیکھو ICEBERG -

**Bergamot**, *n.* : ( ۱ ) لیمو یا سنترے کا عطر - ( ۲ ) لیمو کی نوع کا ایک درخت -

**Bergamot**, *n.* : ناشپاتی کی قسم کا درخت -

*Bergschrund*, *n.* : ( G ) پہاڑ کے بالائی حصے اور گلیشیر کے درمیان خالی جگھ -

**Berhyme**, *v.t.* : ( نظم میں ) کسی کی ہجو لکھنا ؛ نظم کرنا -

**Beriberi**, *n.* : بربری ؛ استسقا کی قسم کی بیماری -

**Berkeleian**, *n.&a.* : برکلے کا ( فلسفہ ) یا برکلے کا پیرو ؛ برکلی -

**Berlin**, *n.&a.* : ( ۱ ) برلین ؛ جرمانیا کا پایۂ تخت - ( ۲ ) چار پہیوں کی بند چھت دار گاڑی ؛ برلین -

*B. black* : لوھے کی وارنش -

*B. gloves* : اونی بنے ہوئے دستانے -

*B. iron* : چیزیں ڈھالنے کا لوھا -

*B. warehouse* : رنگین اونی تاگے کی دکان -

*B. wool* : رنگین اونی تاگا -

**Berm**, *n.* : فصیل اور خندق کے درمیان کی منڈیر -

**Bernardine**, *a.* & *n.* = cistercian : برنارڈی راھب ( سنت برنارڈ کے نام پر ) -

**Berry**, *n.* : چھوٹے چھوٹے گودےدار ( یا گوندنی ) کے سے پھل جن میں گٹھلی نہیں ہوتی مگر گودے میں لپٹے ہوئے بہت چھوٹے بیج ہوتے ہیں - سرد ملکوں میں اس کی بہت سی قسمیں ہیں -

**Berry**, *v.i.* : ( ۱ ) گوندنی کی قسم کے درختوں میں پھل آنا - ( ۲ ) پھل چننا - berried اسی سے صفت

***bersaglieri***, ***n. pl.*** : [It.] قادر انداز -

**Berserk (er)**, *n.* : نارس قوم کا وحشی جنگ جو سپاہی -

**Berth**, *n.* : ( ۱ ) جہاز بھر رستہ ' ( سمندر میں ) ( دور رہنا ، بچنا ) *give wide b. to* - ( ۲ ) لنگر انداز جہاز کے ہلنے جلنے کی کافی جگھ - ( ۳ ) جہاز میں گودی کی جگھ - ( ۴ ) مناسب مقام ( کسی شے کے لیے ) - ( ۵ ) سونے کی جگھ ( جہاز یا ریل میں ) - ( ۶ ) جگھ ؛ خدمت ؛ ملازمت -

**Berth**, *v.t.* : (۱) سونے کی جگھ مہیا کرنا - (۲) لنگر انداز کرنا ؛ جہاز کا ٹھیرانا -

**Bertha, Berthe**, *n.* : گلے کے نیچے کی جھالر ( عورتوں کے کھلے گلے کے لباس میں ) -

*Big Bertha* : ایک بہت بڑی توپ کا لقب جس سے جرمانیوں نے جنگ عظیم میں پیرس پر گولہ باری کی تھی -

**Bertillon system**, *n.* : پیمائش سے مجرموں کی شناخت کا خاص طریقہ ؛ برتیونی طریقہ -

**Beryl**, *n.* : زبرجد ؛ زمرد وغیرہ -

**Beryllium**, *n.* : ایک قسم کی دھات ؛ بیریلیم -

**Beseech**, *v.t.* : اِلتجا کرنا ؛ اِستدعا کرنا - منت سماجت کرنا ؛ منتی کرنا ؛ التماس کرنا -

**Beseeching**, *a.* : عاجزانہ ؛ اِلتجا بھری ' منت بھری ( نظر یا لہجہ )

**beseechingly**, *adv.* : عاجزانہ طور پر ؛ منت سماجت سے -

**Beseem**, *v.t.* : لائق ہونا ؛ زیب دینا ؛ سزا وار ہونا ؛ شایان شان ہونا -

**beseemingly**, *adv.* : موزوں طور پر ؛ سزاوار -

**Beset**, *v.t.* : (۱) ٹوٹ پڑنا ؛ جاپڑنا - (۲) محاصرہ کرنا ؛ گھیرلینا ؛ گھیرنا - ( ۳ ) رستہ روک لینا - ( ۴ ) نرغا کرلینا ( مصائب و آفات و ترغیبات کا ) -

*besetting sin* : جنم پاپ ؛ لاگو عیب ( وہ اخلاقی کمزوری جو چھٹ نہ سکے ) -

**Besetment**, *n.* : (۱) لاگوعیب - (۲) گھیرا جانا ؛ محاصرہ -

**Beshrew**, *v.t.* : خدا کی مار ہونا -

**Beside**, *prep.* : (۱) لگ بھگ ؛ آس پاس ؛ کنارے ؛ نزدیک ؛ پاس ؛ متصل - (۲) مقابلے میں - (۳) ہٹا ہوا ( مطلب سے یا نشانے سے ) -

*be b.* one *self* : (۱) آپے سے باہر ہوجانا ( خوشی یا غم میں ) ؛ جامے سے باہر ہوجانا - (۲) حواس بجا نہ رہنا ( غم و غصہ میں ) -

**Besides**, *adv.* & *prep.* : مزید برآں ؛ علاوہ ؛ سوا اُس کے -

**Besiege**, *v.t.* : (۱) محاصرہ کرنا ؛ گھیرا ڈالنا ؛ نرغا کرنا - ( ۲ ) درخواستوں کی بھر مار کرنا -

**besiege**, *a.* : محصور -

**besieger**, *n.* : محاصرہ کرنے والا -

**Beslaver**, *v.t.* : (۱) تھوک سے آلودہ کرنا - (۲) ذلیل خوشامد کرنا ؛ داھنت کرنا -

**Beslobber**, *v.t.* : (۱) پچھلے لفظ کے ہم معنی - (۲) چٹ چٹ بوسے لینا ؛ بے حساب بوسے لینا -

**Beslubber**, *v.t.* : چپڑنا ؛ آلودہ کرنا -

**Besmear**, *v.t.* : لیسنا ؛ ملنا ؛ لیپ کرنا -

**Besmirch**, *v.t.* : بے آب کرنا ؛ بدرنگ کرنا ؛ میلا کرنا -

**Besom**, *n.* & *v.t.* : (۱) جھاڑو ؛ جاروب - (۲) صاف کرنا ؛ جھاڑو دینا -

**Besot**, *v.t.*: بدمست کردینا ؛ بد حواس کردینا ؛ مدھوش کردینا ؛ بے حس کردینا -

**Besought**: دیکھو BESEECH -

**Bespangle**, *v.t.*: افشان چننا -

**Bespatter**, *v.t.*: (۱) دھبے ڈالنا ؛ گندہ کرنا - (۲) گالیاں دینا گالیوں یا خوشامد کی بھر مار کرنا

**Bespeak**, *v.t.*: (۱) پہلے سے ٹھیرا لینا - (۲) منگانا ؛ فرمائش کرنا ( مال یا اشیا کی ) - (۳) مشروط کرنا - (۴) ( شعر ) مخاطب کرنا - (۵) اظہار کرنا -

*bespoke bootmaker*: فرمائش پر جوتے بنانے والا -

**bespoken**, *p.p. & a.*: فرمائشی ؛ پہلے سے ٹھیرا یا ہوا -

**Besprent**, *p.p. & a.*: منتشر ؛ بکھرا ہوا ؛ چھڑکا ہوا -

**Besprinkle**, *v.t.*: چھڑکاو کرنا ؛ چھڑکنا ؛ بکھیرنا -

**Bessemer**, *a. & n.*: *B.process*: وہ طریقہ جس میں لوہے کو پگھلا کر اُس کی کاربن اور دوسری کثافتیں نکال دی جاتی ھیں اس طریقے کا موجد بیسیمر تھا اِس لیے " بیسیمری " کہلاتا ھے -

*B. iron, B. steel*: بیسیمر کے طریقے پر بنایا ہوا لوھا یا فولاد -

**Best**, *a. & adv.*: سب سے اچھا ؛ بہترین ؛ کامل ؛ افضل ؛ بہت عمدہ ؛ اصلح ؛ احسن -

*b. abused*: سب سے زیادہ بدنام اور مطعون -

one's *b. girl*: ( عامیانہ ) معشوقہ -

*b. man*: دولھا کا ساتھی ؛ شہ بالا -

*b. seller*: خوب بکنے والی ' عوام پسند ناول وغیرہ -

*at b.*: زیادہ سے زیادہ ؛ اچھی سے اچھی ( صورت میں )

*bad is the b.*: جو کچھ بھی ھے اُسے غنیمت سمجھو -

*be at* one's *b.*: درجۂ کمال پر ھونا -

*did it for the b.*: نیک نیتی سے کیا -

*do* one's *b.*: انتہائی زور لگانا ؛ حتی المقدور کوشش کرنا -

*had b....*: بہتر یہی ھے کہ ؛ مناسب یہی ھے کہ -

*have the b. of it*: ور رھنا ؛ غالب آنا ؛ جیتنا ( مناظرے وغیرہ میں ) -

*make the b. of things*: جو موجود یا ممکن ھو اُس پر قناعت کرنا -

*make the b. of* one's *way*: جتنی تیزی سے ممکن ھو چلنا -

one's *b.* or *Sunday b.*: بہترین لباس -

*put b. leg or foot foremost*: قدم بڑھا کر چلنا ؛ اپنی سی کرنا -

*the b. is the enemy of the good*: حد سے اونچا معیار ترقی کا مانع ھے -

*the b. part*: سب سے زیادہ ؛ سب سے بڑا حصہ -

*to the b. of* one's *power*: حتی المقدور

*with the b.*: کسی سے کم نہیں -

**Best**, *v.t.*: غالب آنا ؛ زک دینا ( چالاکی سے ) -

**Bestead**, *v.t. & i.*: مدد دینا ؛ کام آنا -

**Bested**, *p.p. & a.*: پھنسا ہوا ؛ گھرا ہوا ( مشکلات وغیرہ میں ) -

**Bestial**, *a.*: (۱) بہائم جیسا ؛ وحشی - (۲) بدکار ؛ شہوت پرست ؛ نفس پرست ؛ نجس ؛ ناپاک - (۳) چوپایوں کا -

**bestiality**, *n.*: بہیمیت ؛ شہوت پرستی ؛ ناپاکی ؛ بدکاری -

**bestialize**, *v. t.*: جانور بنانا ؛ وحشی بنانا ؛ اخلاق بگاڑنا -

**bestially**, *adv.*: جانور پن سے ؛ وحشیانہ طور پر ؛ شہوت پرستی سے -

**Bestiary**, *n.*: پند و موعظت کی کتاب جو جانوروں کے قصوں کے پیرائے میں لکھی جائے ؛ جیسے انوار سہیلی -

**Bestir**, *v. i. (refl.)*: دوڑ دھوپ کرنا ؛ زور لگانا ؛ مستعدی دکھانا ؛ جد و جہد کرنا -

**Bestow**, *v. t.*: (۱) رکھ دینا - (۲) ٹھیرانا ؛ قیام کا انتظام کرنا - (۳) سرفراز کرنا ؛ عطا کرنا -

**Bestrew**, *v. t.*: بکھیرنا ؛ پھیلانا ؛ چھڑکنا ؛ بکھرا ھونا -

**Bestride**, *v. t.*: (۱) سوار ھونا ؛ سواری کرنا ؛ چڑھنا - (۲) دونوں پاؤں پھیلا کر کھڑے ھونا -

**Bet**, *n. & v. i. & t.*: (۱) بازی ؛ شرط - (۲) بازی ؛ داؤں ؛ برد ؛ لگانا ؛ جوا کھیلنا ؛ شرط باندھنا ؛ شرط بدنا ؛ بازی بدنا -

*betting-book*: شرط کھاتا ( گھوڑ دوڑ ) -

*you b.*: ( عامیانہ ) یقین جانو -

**Beta**, *n.*: (۱) یونانی ابجد کا دوسرا حرف - (۲) کسی جھرمٹ کا دوسرا ستارہ -

**Betake**, *v. refl.*: (۱) جانا - (۲) اختیار کرنا ( ذریعہ یا طریقہ ) - (کسی شخص کے پاس یا مقام پر ) -

**Betel**, *n.*: پان -

*b.-nut*: سپاری ؛ چھالیا ؛ ڈلی -

*bete noire*, *n.*: جس سے نفرت یا کراھت ھو ؛ ھوا ؛ بیچا -

**Bethel**, *n.*: (۱) مقدس مقام - (۲) انگلستان کے غیر مقلد عیسائیوں کا عبادت خانہ -

**Bethesda**, *n.*: غیر مقلد عیسائیوں کا عبادت خانہ -

**Bethink**, *v. refl.*: یاد کرنا ؛ سوچنا ؛ غور کرنا ؛ دل میں آنا یا سمانا -

**Betide**, *v. i. & t.*: بیتنا ؛ پیش آنا ؛ نازل ھونا ؛ آن پڑنا -

**Betimes**, *adv.*: اچھے وقت میں ؛ اول وقت ؛ پہلے ؛ آگے ؛ سویرے -

*betise*, *n.*: بے محل گفتگو ؛ بے موقع کام ؛ حماقت کی بات یا حرکت -

**Betoken**, *v. t.*: آثار یا علامات ظاھر کرنا دلالت کرنا ؛ بتانا -

**Betony**, *n.*: ایک قسم کا اودے پھول والا پودا -

**Betook**: دیکھو BETAKE -

**Betray**, *v. t.*: (۱) بےوفائی کرنا ؛ دغا دینا ؛ دغا سے حوالہ کردینا ؛ گمراہ کرنا - (۲) راز ظاھر کردینا ؛ بلا ارادہ ظاھر کرنا ؛ ظاھر کرنا ؛ دلالت کرنا -

**betrayal**, *n.*: دغا ؛ غداری ؛ بے وفائی ؛ افشائے راز -

**betrayer**, *n.*: غدار ؛ دغاباز ؛ بے وفا -

**Betroth**, *v. t.*: نسبت کرنا ؛ منگنی کرنا -

**betrothal**, *n.*: رسم ؛ منگنی ؛ سگائی -

**betrothed**, *a. & n.*: منگیتر -

**Better**, *a., adv., & n.*: ( زیادہ ) بہتر ؛ ( دوسرے سے ) اچھا ؛ خوب تر ' خوش تر ؛ اولی -

*b. feelings*: اعلی جذبات -

*b. off*: زیادہ آسودہ حال یا خوش حال -

*b. part*: بڑا حصہ -

*b. than*: ... سے زیادہ ( یا اچھا ) -

*b. than* **one**'*s word* : وعدے سے بڑھکر کرنے والا -
*be, get, b.* : اِفادہ ھونا -
*change for the b.* : ترقی ؛ اِصلاح -
*for b. for worse* : ھر حال میں راضی رھنے کے عزم سے -
*get the b. of* : زک دینا ؛ شکست دینا -
*had b.* : مناسب یہی ھے کہ ؛ بہتر ھوگا کہ -
*I know b.* : (۱) میں اِس بات کو نہیں مان سکتا (۲) میں اِتنا بیوقوف نہیں ( کہ یہ کروں ) -
*no b. than* : قریب قریب -
*no b. than he should be* : کچھ ٹھیک آدمی نہیں -
**one's** *b.* : اپنے سے زیادہ لائق شخص -
**one's** *b. half* : جورو ؛ بیوی -
**one's** *bb.* : اپنے سے اچھے یا بڑے لوگ ( رتبے میں ) -
*think b. of it* : اِرادہ یا خیال بدل دینا -
**Better**, *v. i. & t.* : (۱) بنانا ؛ درست کرنا ؛ سدھارنا ؛ سنوارنا ؛ بہتر بنانا ؛ اِصلاح کرنا (۲) ( کسی سے ) بڑھ جانا ؛ سبقت لے جانا -
*b* **one***self* : ترقی کرنا ؛ بہترخدمت یا معاوضہ حاصل کرنا -
**betterment**, *n.* : درستی ؛ اِصلاح -
**Better, -or**, *n.* : شرط باندھنے والا ؛ بازی لگانے والا -
**Between**, *prep. & adv.* : (۱) بیچ میں؛ باھم ؛ اندر؛ درمیان درمیان میں؛ میں؛ دونوں تک (محدود) (۳) کچھ اِس کی وجہ سے؛ کچھ اُس کی وجہ سے -
*b. cup & lip* : آسمان سے گرا ' کھجور پر اٹکا ( امیدوں پر پانی پھرنے کے متعلق ) -
*b. devil & deep sea* : نہ جائے ماندن ' نہ پائے رفتن -
*b. -maid* : ماما جو دو نوکروں کے ماتحت ھو ( دونوں کے کام میں مدد دے ) -
*b. two stools* : شش و پنج میں ؛ دبدھا میں ؛ حیص بیص میں -
*b. whiles* : وقفوں میں -
*b. wind & water* : نازک جگہ پر -
*b. you and me* : ( یہ بات ) ھم تم تک ( رھے ) -
*betwixt & b.* : نہ اِدھر نہ اُدھر -
*choose b.* : دو میں سے ایک کا اِنتخاب کرنا -
*far b.* : دیر دیر میں ؛ دور دور تک ' بڑے فاصلے یا وقفے سے -
*stand b.* : بیچ بچاو کرنا -
**Betwixt**, *prep. & adv.* : درمیان ؛ بیچ ( شعر ' قدیم زبان ' مقامی بولی ) -
**Beulah**, *n.* : غیر مقلد عیسائیوں کا عبادت خانہ -
**Bevel**, *n.* : (۱) ڈھال (۲) (معماری ' نجاری) گنیا -
*b. edge* : چھینی کی سی باڑھ -
*b. -gear* : بیول گیر -
*b. -wheels* : دندانے دار پہیے -
**Bevel**, *v. t. & i* : ڈھال ھونا یا بنانا -
**Beverage**, *n.* : شراب یا شربت ؛ پینے کی چیز ؛ مشروب -
**Bevy**, *n.* : پرا ؛ جھرمٹ ؛ جھنڈ ( عورتوں ' ھرنوں ' بٹیروں ' چنڈولوں کا ) -
**Bewail**, *v. t. & i.* : ( کسی پر ) رونا ؛ ماتم کرنا -

**Beware**, *v. i. & t.* : آگاہ ھونا ؛ خبر دار ھونا ؛ خبر دار رھنا ؛ چوکس رھنا -
**Bewilder**, *v. t.* : حیران کرنا ؛ گمراہ کرنا ؛ بھٹکانا : اُلجھاو میں ڈالنا -
**bewilderingly**, *adv.* : پراگندگی سے ؛ پریشانی سے ؛ حیرانی سے -
**bewilderment**, *n.* : پراگندگی ؛ گھبراھٹ ؛ پریشانی ؛ بوکھلاھٹ -
**Bewitch**, *v. t.* : (۱) سحر کرنا ؛ جادو کرنا ؛ موٹھ چلانا (۲) موھنا ؛ رجھانا ؛ لبھانا ؛ فریفتہ کرنا -
**bewitching**, *a.* : نازنین ؛ شوخ ؛ جادو چشم ؛ سحر کار ؛ فسوں ساز ؛ دلفریب ؛ من موھن؛ موھنی ؛ دلبر' دلربا ' ھوش ربا -
**bewitchingly**, *adv.* : شوخی سے ؛ غمزے سے ؛ ناز سے ؛ دلفریبی سے -
**bewitchment**, *n.* : موھنی ؛ دلفریبی ؛ دلکشی ؛ مسحوریت -
**Bewray**, *v. t.* : بے خیالی میں کہہ جانا ؛ بھولے سے راز افشا کر دینا -
**Bey**, *n.* : بے ( بیگ ) ؛ ترکی گورنر -
**beylic** *n.* : ترکی صوبہ -
**Beyond**, *adv. prep. & n.* : (۱) دوسری طرف ' اُس طرف دور ؛ پر ؛ اُدھر ؛ پرے ؛ بعد (۲) ( زمان ) بالا ؛ زائد ؛ بڑھ کر ؛ سوا
*the back of b.* : دنیا کا آخری سرا -
*the b.* : حیات بعد ممات ؛ آخرت ؛ لوک انتر -
**Bezant**, *n.* : طلائی سکہ ( ۱۰ سے ۲۰ شلنگ کا ) جو نویں صدی میں یورپ میں جاری تھا ؛ چاندی کا ( ۱ سے ۲ شلنگ تک ) ؛ بیزانت -
**Bezel**, *n.* : ترشے ھوئے نگینے کا پہلو ؛ چھینی کا پہلو ؛ گھڑی کے شیشے یا نگینے کے رکھنے کا کھنڈانا -
**Bezique**, *n.* : بزک ( تاش کا ایک کھیل ) -
**Bhang**, *n.* : بھنگ ؛ بنگ ؛ حشیش -
**Bi-**, *pref.* : ( سابقہ ) ذو ( جو دو کے معنے دیتا ھے ) -
**Bias**, *n.* : (۱) ایک قدیم کھیل کے گیند کا چپٹا پن (۲) اِس گیند کا ترچھا رستہ (۳) وہ بوجھ یا قوت جس کی وجہ سے یہ گیند اپنے رستے سے ھٹ جائے (۴) میلان خاطر ؛ رجحان (۵) (مجازاً) بیجا مخالفت یا طرفداری ؛ تعصب (۶) اثر -
*cut b.* : اوریبی کاٹنا -
**Bias**, *v. t.* : ناجائز اثر ڈالنا ؛ تعصب پیدا کرنا -
**Biaxial**, *a.* : ذو محوری ( یا دو محوری ) -
**Bib**, *v. i.* : کثرت سے شراب پینا -
**Bib**, *n.* : (۱) کپڑا ' جو بچوں کے گلے میں باندہ دیا جاتا ھے کہ لباس خراب نہ ھو - (۲) ایپرن کا اوپر کا حصہ -
**Bib**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی جس کے سر پر اُبھری ھوئی جھلی ھوتی ھے -
**Bibasic**, *a.* : ( کیمیا ) وہ چیز جس کی دو ( کیمیائی ) بنیادیں ھوں -
**Bibber**, *n.* : ( **- wine. bibber** ) عادی شرابی ؛ پکا شرابی -
**bibbing**, *n. & a.* کثرت سے شراب پینا -
**Bible**, *n.* : بائبل ؛ توریت ( عہد عتیق ) اور انجیل ( عہد جدید )

کا مجموعہ ؛ آسمانی کتاب ؛ ( مجازاً ) وہ کتاب جس کے احکام بے چوں و چرا تسلیم کئے جائیں ؛ صحیفۂ آسمانی ۔

*B. -Christian* : عیسائیوں کا ایک فرقہ ۔

*B. -clerk* : آکسفورڈ کالج کا طالب علم، جو عبادت خانے میں بائبل پڑھ کر سناتا ھے ۔

*B. -oath* : حلف ( بائبل پر )

*B. -reader* : بائبل خواں ۔

**Biblical,** *a.* : کتابی ؛ توریت انجیل کا ؛ توریت و انجیل سے متعلق

**Biblico-,***comb.* : ( ترکیبی ) بمعنی - BIBLIO ۔

**Biblio-,***comb.* : ( ترکیبی ) کتابی؛ کتابوں یا بائبل سے متعلق

**Bibliograph-** : دیکھو GRAPH- اور ذیل کا لفظ ۔

**Bibliography,** *n.* : (۱) کتابیات ؛ کتابوں ، اُن کے مصنفوں اور مختلف نسخوں وغیرہ کی تاریخ ۔ (۲) اس مضمون کی کتاب ۔ (۳) کسی خاص مبحث کے متعلق کتابوں کی مرتب اور مدون فہرست ۔

**Bibliolater,** *n.*, **bibliolatrous,** *a.* : کتاب پرست ؛ کتابوں کا یا بائبل کا پجاری ۔

**bibliolatry,** *n.* : کتاب پرستی ؛ بائبل پرستی ۔

**Bibliomania,** *n.* : کتابیں جمع کرنے کا حد سے زیادہ شوق ؛ کتابوں کا جنون ؛ کتاب مانیا ۔

**bibliomaniac,** *n.* : کتابوں کا دیوانہ ؛ کتابیں جمع کرنے کا حد سے زیادہ شوقین ۔

**Bibliophil (e),***n.*, **Bibliophilist,** *n.* : کتابوں کا شوقین یا مبصر ۔

**bibliophilism,** *n.* : کتاب کی مبصری یا کتاب کا عشق ۔

**Bibliopole, Bibliopoly,** *nn.* : ( نادر ) کتابوں کا تاجر ۔ ( نادر ) کتابوں کی تجارت ۔

**Bibulous,** *a.* : (۱) جاذب ؛ پانی سوک ؛ پن سکا ؛ پانی چوس ۔ (۲) شرابی ؛ میخوار ۔

**bibulously,** *adv.* : جاذبیت کے ساتھ ؛ شرابیوں کی طرح ۔

**Bicameral,** *a.* : دو مجلسی ؛ دو ایوانی ( پارلیمنٹ وغیرہ ) ۔

**Bicarbonate,** *n.* : ( کیمیا ) بائی کاربونیٹ؛ دُبنیادا ؛ دگو شاوی ۔

**Bice,** *n.* : (۱) نیلا اور سبز رنگ جو تانبے کے ھائیڈروکاربونیٹ سے بنتا ھے ۔ (۲) اِسی قسم کا رنگ جو اسمالٹ ( smalt ) وغیرہ سے بنتا ھے ۔ (۳) ھلکا نیلا اور سبز؛ رنگ ۔

**Bicentenary,** *a. & n.* : ۔ دو صد سالہ؛ دو صد سالہ جوبلی

**Bicentennial,** *a. & n.* : دو صد سالہ ۔

**Bicephalous,** *a.* : دُسرا ، دوسروں والا ۔

**Biceps,** *n.* : (۱) دُسرا پٹھا ۔ (۲) جسم کا گٹھا ھرا ھونا ؛ مضبوطی ۔

**Bichloride,** *n.* : بائی کلورائڈ ؛ وہ مرکب جس میں دو حصے کلو رائن اور ایک حصہ دھات ھو ۔

**Bichromate,** *n.* : بائی کرومیٹ ؛ وہ نمک جس میں کرومک ایسڈ کی دوگنی مقدار ھو ۔

**Bicker,** *v. i.* : (۱) لڑنا ؛ جھگڑنا ۔ (۲) ( چشمے کا ) شور کے ساتھ بہنا ۔ (۳) ( مینہ کا ) ٹپ ٹپ کرنا یا برسنا ۔ (۴) ( شعلے یا روشنی کا ) چمکنا ۔

**Bicuspid,** *a. & n.* : دُ اَنیا ؛ دُنکا ( دانت ) ۔

**Bicycle,** *n., & v. i.* : (۱) بائسکل ؛ بیرگاڑی (۲) بائسکل چلانا ۔

**Bid,** *v. t. & i.* : (۱) حکم دینا (۲) دعوت دینا (۳) کہنا ( خوش آمدید یا الوداع ) (۴) بولی بولنا ( نیلام ) ؛ قیمت لگانا (۵) اعلان کرنا ( نکاح ھونے کا ) ۔

*b. fair to do* : ھوتے ھوئے نظر آنا ۔

*bidding-prayer* : عبادت سے پہلے کی دعا ۔

**bidder,** *n.* : خریدار ؛ خواستگار ؛ خواھاں ؛ حکم دینے والا ۔

**Bid,** *n.* : بولی ( خصوصاً نیلام میں قیمت لگانا ) ۔

*make a b. for* : حاصل کرنے کی کوشش کرنا ( دولت ، حکومت ، عنایت ) ۔

**Biddable,** *a.* : فرماں بردار ؛ اطاعت گزار ؛ مطیع ۔

**Bidding,** *n.* : (۱) ( خاص کر نیلام میں ) بولی ( بولنا ) (۲) حکم ؛ حکم دینا وغیرہ ۔

**Bide,** *v.t. & i.* : ( ABIDE کی قدیم شکل ، اب صرف شعر میں مستعمل ھے ) تعمیل کرنا ؛ پابند ھونا ۔

*b.* one's *time* : موقع کا منتظر رھنا ۔

**Bidet,** *n.* : آب دست کی چوکی ۔

**Biennial,** *a. & n.* : (۱) دُبرسی ؛ دو برس رھنے والا ؛ ھر دو برس بعد ھونے والا ؛ دُسالا ( فارسی : دو سالہ ) (۲) ( نباتیات ) ایسا پودا جو دو برس زندہ رھے یا ھر دوسرے برس پھولے یا پھلے (۳) دسالا پودا ؛ دبرسی پودا ۔

*bienseance,* *n.* : شائستگی ؛ تمیز ۔

**Bier,** *n.* : تابوت ؛ نعش ؛ جنازہ

**Biff,** *n.,&v.t.* : (۱) ( عامیانہ - امریکا ) چانٹا ؛ گھونسا ۔ (۲) ( *vb.* ) چانٹا رسید کرنا ۔

**Biffin,** *n.* : گہرے لال رنگ کا سیب ( پکانے کا ) ۔

**Bifid,** *a.* : دو لخت ؛ دو لختہ ۔

**Bifoliate,** *a.* : دُپتیا ؛ دو برگہ ۔

**Bifurcate,** *v.t.&i.* : دو پارہ کرنا ؛ دو پھانٹ کرنا یا ھونا ۔

**Bifurcate,** *a.* : ( نباتیات ) دو سنگھا ؛ دُشاخا ۔

**Bifurcation,** *n.* : منقسم شاخیں ؛ دشاخی تقسیم ؛ نقطۂ تقسیم ۔

**Big,** *a. & adv.* : (۱) بڑا ؛ کلاں ؛ بزرگ ۔ (۲) بڑا یا بڑی عمر کا ۔ (۳) بڑے رتبے کا ؛ ذی رتبہ ؛ سربرآوردہ ؛ ممتاز ۔ (۴) رکن رکین ؛ سرگروہ ؛ مکھیا ۔ (۵) شیخی ( کا ) ۔ (۶) حاملہ ۔

*b.-horn* : پہاڑی بکری ۔

*bigwig* : بڑا آدمی ۔

*b. with young* : حاملہ ؛ پیٹ سے ۔

*get,grow, too b. for* one's *boots* : ( عامیانہ ) اپنے آپ کو دور کھینچنا ؛ دماغ ھونا ۔

*the B.* ( 3, 4,5,& c. ) : مکھیا ( کسی جماعت یا معاملے میں ) ۔

**Bigamist,** *n.* : دُو زوج ؛ دو جورو والا ؛ دو شوھر والی ؛ دشخصی ( عورت ) ۔

**Bigamous,** *a.* : دو شوھر یا دو بیوی رکھنے کا ( مجرم ) ۔

**Bigamy,** *n.* : ایک ساتھ دو شوھروں یا دو بیویوں کا رکھنا ؛ دو زوجی ۔

**Bigaroo,-oon,** *n.* : ( CHERRY دیکھو ) چیری ( گلاس ) کی ایک قسم ۔

**Bigeminal,** *a.* : دُجوڑا ؛ دو دو جوڑوں کی ترتیب سے ۔

**Bigg,** big, *n.* : چولتی ( جو کی ) بال -
**Bight,** bit, *n.* : ( ۱ ) رسی کا حلقہ - ( ۲ ) کھاڑی ؛ خلیج -
**Bigot,** *n.* : متعصب شخص ؛ کٹر آدمی -
**Bigotry,** *n.* : تعصب -
*bijou,* (be-zhoo,), n.(pl.-*oux*,pr.-oo)& *a.* : (۱)جواهرات - ( ۲ ) نوم چهلا - ( ۳ ) چهوٹی نفیس شے -
*bijouterie,* *n.* : جڑاو زیور ؛ نوم چهلا -
**Bike,** *n.* & *v.i.* : ( ۱ ) بائسکل - ( ۲ ) بائسکل چلانا -
**Bilateral,**: دُرخا؛ دُورُخا -
**bilaterally,** *adv.* : دُرخے طور پر ؛ دو روئی سے -
**Bilberry,** *n.* : ایک قسم کی سخت چهال والی جهاڑی جو شمالی یورپ کے پہاڑوں میں هوتی هے ؛ بلبیری -
**Bilbo,** *n.* : تلوار -
**Bilboes,** *n. pl.* : بیڑی (قیدیوں کی) -
**Bile,** *n.* : ( ۱ ) پت ؛ زرد آب ؛ صفرا - ( ۲ ) چڑ چڑا پن ؛ تنگ مزاجی -
*b.-stone* : پتے کا سنگریزہ -
**Bilge,** *n.* : ( ۱ ) جهاز کی تہ کا افقی حصہ - ( ۲ ) کوڑا کچهرا جو جهاز کی تہ میں جم جاتا هے ؛ پیپے وغیرہ کا پیٹ -
*b.-keel* : جهاز کی تہ کا نیچے کا شہتیر -
*b.-water* : گندہ پانی جو جهاز میں جمع هو جاتا هے -
**Bilge,** *v.t.&i.* : جهاز میں سوراخ کرنا یا هونا ؛ پهولنا ؛ پهلانا -
**Biliary,** *a.* : صفراوی -
**Bilingual,** *a.* : دو زبانی ؛ دو زبان ؛ دو زبانوں میں ؛ دو زبانیں بولنے والا -
**Bilious,** *a.* : ( ۱ ) صفراوی ؛ مولد صفرا - ( ۲ ) چڑ چڑا -
**biliously,** *adv.* : چڑ چڑے پن سے -
**biliousness,** *n.* : چڑا چڑا پن ؛ صفراویت ؛ جی متلانا؛ متلی -
**Bilk,** *v.t.* : دغا دینا ؛ قرضہ نہ ادا کرنا ؛ چکمہ دینا ؛ دهوکا دینا ؛ ٹهگنا -
**Bill,** *n.* : پرانے زمانے کا ایک هتهیار -
**Bill,** *n.* : (platypus) ( ۱ ) چونچ ؛ منقار- ( ۲ ) پلے ٹی پس کی تهوتهنی - ( ۳ ) تنگ راس ؛ زمین کا سمندر میں نکلا هوا پتلا حصہ - ( ۴ ) لنگر کے پهل کی نوک -
**billed,** *a.* : نوکدار ؛ نکیلا ؛ چونچدار ؛ منقاری -
**Bill,** *v.t.* ( = *b.*&*coo* ) : چڑیوں کا چونچیں ملانا یعنے پیار کرنا-
**Bill,** *n.* : ( ۱ ) مسودۂ قانون - ( ۲ ) عرضی دعوی- ( ۳ ) پیش نامہ (پرو گرام) - ( ۴ ) فرد حساب - ( ۵ ) وہ اشتہار جو چسپاں کیے جائیں- ( ۶ ) هنڈی -
*b.broker, -discounter* : هنڈی دلال -
*b. of fare* : طعام نامہ -
*b. of health* : صحت نامہ ( جهاز کے مسافروں کا ) -
*b. of lading* : جهاز کے مال کی بلٹی -
*b. of sale* : کفالت نامہ -
*b.-poster, -sticker* : اشتہار لگانے والا -
*bb. of mortality* : فوتی کے هفتہ وار گوشوارے ( لندن اور اس کے ضلع میں ) -
**Bill,** *v.t.* : پیش نامے ( پروگرام ) میں داخل کرنا ؛ اشتہار لگانا ؛ اعلان کرنا ؛ مشتہر کرنا -
*billed to appear* : اعلان شدہ ؛ مشتہر ؛ پیش نامے میں داخل ؛ ( کوئی واقعہ یا کسی کی آمد ) -
**Billet,** *n.* : ( ۱ ) پروانہ ؛ چٹهی - ( ۲ ) سپاهیوں کے ٹهیرانے کا حکم - ( ۳ ) سپاهیوں کی قیام گاہ - ( ۴ ) منزل مقصود - ( ۵ ) خدمت ؛ نوکری -
*every bullet has its b.* بے حکم قضا گولی نہیں لگتی -
**Billet,** *v.t.* : سپاهیوں کے قیام کا انتظام کرنا ( لوگوں کے گهروں میں ) -
**Billet,** *n.* : ( ۱ ) سیخ ؛ سلاخ ؛ ڈنڈی - ( ۲ ) ایندهن کی لکڑی کا کندا - ( ۳ ) کارنس وغیرہ کی آرائش جس کی شکل اسطوانے کی سی هوتی هے -
*billet-doux* (*bilidoo,*) *n.* : ( مزاحاً ) عشقیہ خط -
**Billiards,** *n,pl.* : بلیرڈ ؛ انٹا -
*billiard-marker* : اس کهیل کی هار جیت کا حساب رکهنے والا -
**Billingsgate,** *n.* : گالی گلوج
**Billion,** *n.* : ( ۱ ) دس کهرب - ( ۲ ) ( امریکا ) ایک ارب -
**Billow,** *n.* : ( ۱ ) بڑی موج - ( ۲ ) سمندر ( شعر ) - ( ۳ ) شے جو لهر کی طرح چلتی هو ( جیسے آواز یا فوج ) -
**billowy,** *a.* : مواج ؛ پر موج -
**Billow,** *v.i.* : هلکورے لینا ؛ موج مارنا ؛ لہرانا -
**Billy,** *n.* : ( اسٹریلیا ) ٹین کا ڈبا جو کیتلی کے طور پر استعمال هوتا هے -
**Billyboy,** *n.* : ایک مستول کا بجرا ( کشتی ) -
**Billycock,** *n.* : نمدے کی ( گول چندوے والی ) کڑی ٹوپی ؛ بولر ( هیٹ ) -
**Billy-goat,** *n.* : بکرا -
**Bilobate,** *a.* : ( نباتیات ) دُوگوشیا ؛ دوکانوں والا -
**Biltong,** *n.* : دهوپ میں سکهایا هوا گوشت-
**Bimanal, Bimanous,** *aa.* : دو هتها ( دودھ پلانے والا جانور ) -
**bimane,** *n.* : دو هتها جانور
**Bimbo,** *n.* : ایک قسم کی شراب -
**Bimetallic,** *a.* : دو دهاتی -
*b. system* : دو دهاتی طریقہ ( سونے چاندی کے سکوں کا یکساں رواج ) -
**bimetallism,** *n.* : دو دهاتی اصول یعنی یہ کہ سونے اور چاندی دونوں کے سکوں کا رواج هونا چاهیے -
**bimetallist,** *n.&a.* : دو دهاتی اصول کا حامی-
**Bin,** *n.* : ( ۱ ) کوڑے دان ؛ پیپا جس میں کوڑا کرکٹ ڈالا جائے - شراب کی بوتلوں کا پیپا ؛ کوئلے کا پیپا - ( ۲ ) کسی خاص پیپے کی شراب - ( ۳ ) هاپ ( hop ) کے پهول جمع کرنے کا تهیلا -
**Bin-,** *pref.* : سابقہ ) اکثر ( -BI ) کی جگہ استعمال هوتا هے جب اگلا جز حرف علت سے شروع هوتا هو)-
**Binary,** *a.* : دوهرا ؛ جوڑے دار -
*b. compound* : ( کیمیا ) دو عنصری -
*b. form* : دو حرکتی ؛ دو گودهی -
*b. measure* : موسیقی ؛ دوتالا؛ دُتالا -

پیمانہ ثنوی -

*b. scale*: ( هیئت ) نظام ثنائی ؛ مزدوجہ ثنائیہ -

*b. system*: ( کیمیا ) نظریہ ثنویت -

*b. theory*: جوڑے دار -

**Binate**, *a.*: (۱) باندھنا : وابستہ کرنا - (۲) لازم ھونا یا

**Bind**, *v.t. & i.*: قرار دینا - (۳) اقتدار کو عمل میں لانا ؛ کوئی فرض یا قید عائد کرنا - (۴) مچلکہ دینا - (۵) کار آموزی کا معاهدہ کرنا - (۶) توثیق کرنا - (۷) قبض پیدا کرنا - (۸) پٹی باندھنا - (۹) پھولوں کا مکٹ باند ھنا - (۱۰) کنارے لگانا - (۱۱) جڑ جانا؛ جلد باند ھنا -

*b. up*: کئی کتابوں کو ایک جلد میں باندھنا -

*half - bound*: جلد جس میں صرف پشتہ اور کونے چمڑے کے ھوں -

*I will be bound*: میں بیان کی صحت کا ضامن ھوں -

**Bind**, *n.*: (۱) (موسیقی ) دو سروں کو ملانے کی علامت -(۲) (معدنیات) کوئلے کے طبقوں کے درمیاں کی سخت مٹی -

**Binder**, *n.*: (۱) باندھنے والا - جلد بند (۲) بندھن ؛ پٹی ؛ بند - (۳) قابض - (۴) چوڑی پٹی جو زچہ کے پیٹ پر باندھی جاتی ھے - (۵) شہتیر جو کڑیوں کے ضامن کا کام دے - (۶) بید کی شاخ جو باڑ کے کام آئے - (۷) اخباروں یا کاغذوں کے رکھنے کا مقوا ( دفتی ) - (۸) دیوار کی چوڑائی کا پورا پتھر جو مضبوطی کے لیے لگایا جاتا ھے - (۹) گھاس کے پودے کا بندھن (۱۰) کھیت کاٹنے کی مشین کا وہ حصہ جس سے گٹھے بندھتے چلے جاتے ھین -

**Binding**, *a.*: لازم ؛ لازمی ؛ واجب ' واثق ؛ پابندی عائد کرنے والا -

**Binding**, *n.*: (۱) بندش؛ بندھن (۲) جلد (کتاب کی) (۳) کور ؛ کنارہ ؛ حاشیہ ؛ مغزی ؛ گوٹ -

**Bindweed**, *n.*: لبلابی ؛ مختلف قسم کی بیلیں ' جیسے : عشق پیچہ وغیرہ -

**Bine**, *n.*: (۱) نئی لچیلی شاخ - (۲) بیل تھنی ( یا شاخ ) -

**Binnacle**, *n.*: جہاز کے عرشے پر قطب نما کا صندوق -

**Binocular**, *a. & n.*: دوچشمی دوربین ؛ دوچشمی -

**Binomial**, *a. & n.*: دوعددی ؛ ثنائی -

*B.theorem*: مسئلۂ ثنائی -

**Binominal**, *a.*: دو اِسمی -

**Bio-** *comb.*: ( ترکیبی ) حیاتی -

**Biogenesis**, *n.*: یہ نظریہ کہ زندہ مادہ همیشہ زندہ هی مادے سے پیدا ھوتا ھے ؛ حیاتیت : نظریۂ حیات

**Biograph**, *n.*: دیکھو BIOSCOPE

**Biographee**, *n.*: وہ شخص جس کا تذکرہ لکھا گیا ھو ؛ تذکرے یا سرگذشت کا موضوع -

**Biographer**, *n.*: سرگذشت یا سوانح عمری لکھنے والا ؛ تذکرہ نگار ؛ سیرت نگار ' تذکرہ نویس -

**Biography**, *n.*: (۱) تذکرہ ؛ سوانح عمری ؛ سرگذشت - (۲) تذکرہ نویسی ؛ سیرت -

**biographic** (*al*), *aa.*: تذکرے یا سیرت وغیرہ سے متعلق -

**biographic(ally)**, *adv.*: تذکرے یا سیرت وغیرہ کے طور پر -

**Biology**, *n.*: حیاتیات ؛ جیو بدیا ؛ علم حیات ؛ جسموں کی زندگی کا علم -

**biologic (al)**, *aa.*: حیاتیاتی ؛ حیاتی -

**biologically**, *adv.*: حیاتیاتی طور پر -

**biologist**, *n.*: حیاتیات داں : حیاتیاتی ؛ حیاتیات کا ماهر یا عالم -

**Bioplasm, Bioplast**, *nn.*: حیات کا جراثیمی یا سالماتی مادہ ؛ مادہ حیات : نخزمایہ -

**Bioscope**, *n.*: متحرک تصویر : بائسکوپ -

**Biped**, *a. & n.*: دوپانوں والا ؛ دوپایہ ' دپیرا -

**Bipinnate**, *a.*: ڈہرا ؛ دپنکھی ؛ دپتیا -

**Biplane**, *n.*: دوسطحی طیارہ ' ڈتختی طیارہ -

**Bipolar**, *a.*: دوجدی ؛ دوقطبی ؛ ڈڈھرا -

**Bipontine**, *a.*: سوائی بریوکن ( zweibrucken ) واقع جرمانیا کا چھپا ھوا ( کسی قدیم مستند کتاب کا نسخہ ) -

**Biquadratic**, *a. & n.*: چوتھی قوت کا عدد؛ مربع کا مربع -

*b. (equation)*: وہ مساوات جس کی غیر معلوم مقدار ایک چوتھی قوت کا عدد ھو -

**Birch**, *n.*: (۱) شمالی یورپ کا ایک درخت جس کی شاخیں پتلی اور چھال چکنی ھوتی ھے -

*b.- rod*: برچ کی پتلی ٹہنیوں کا مٹھا جس سے مدرسوں میں بچوں کو پیٹتے تھے -

**birchen**, *a.*: برچی ؛ برچ کا

**Birch**, *v.t.*: مارنا ؛ چھڑی سے سزا دینا -

**Bird**, *n.*: (۱) چڑیا ؛ پرندہ ؛ طائر ؛ پرند ؛ پکشی (۲)شکاری چڑیا خاص کر تیتر -

*b. - cage*: چڑیوں کا پنجرا ؛کابک؛ قفس -

*b.- fancier*: پرند بیچنے والا ؛ پرند باز ؛ پرندوں کا مبصر ؛ پرند شناس -

*b. in bush*: احتمالی فائدہ -

*b. in hand*: یقینی فائدہ -

*b. is flown*: چڑیا اُڑگئی ؛ قیدی فرار ھوگیا -

*b. lime*: لاسا -

*b. of Jove*: عقاب -

*b. of Juno*: مور ؛ طاؤس -

*b. of paradise*: نیوگنی کا پرند جس کے پر بہت خوبصورت ھوتے ھیں ؛ پیلو -

*b. of passage*: هری چُک ؛ موسمی ؛ مقام تبدیل کرنے والی ( چڑیا ) ؛ آشیاں بدوش ( چڑیا ) -

*b. of prey*: باز ؛ باشہ ؛ بہری ؛ شکاری پرند -

*b. - seed*: چڑیوں کا دانہ -

*b.' s-eye*: ایک قسم کا پھولدار پودا ؛ تمباکو جس کے ریشہ دار ڈنٹھل کاٹ کر اُسی میں ملالیے گئے ھوں -

*b.'s-eye view*: مجمل نظر ؛ " پرند چشم نظارہ " ( ج ) -

*b.'s-foot*: ایک تپتیا پودا -

*b.'s mouth*: وہ زاویہ جو لکڑی میں پچر لگانے کے لیے کاٹا جائے -

*b.'s nest*: (۱) چڑیا کا گھونسلا- (۲) جنگلی گاجر کی قسم کے پودے -

*be b.* : مختصر تقریر کرنا -
*in b.* : مختصر یہ کہ ؛ قصہ کوتاہ ؛ خلاصہ یہ کہ -
**briefly**, *adv.* : مختصراً -
**briefness**, *n.* : اِختصار -
**Brier,Briar**, *n.* : جھاڑی ' خصوصاً جنگلی گلاب کی -
*B.-rose* : جنگلی گلاب -
*Sweet B.* : خوشبودار جنگلی گلاب -
**briery,-ary**, *a.* : جھاڑی دار –
**Brier, Briar**, *n.* : جھاڑی ' جس کی جڑ کے پائپ بنتے ھیں -
**Brig**, *n.* : مستولی کشتی -
**Brig** : دیکھو BRIDGE ( پل ) -
**Brigade**, *n.* : کوئی منظم جماعت ؛ برگیڈ -
**Brigade**, *v.t.* : برگیڈ بنانا ؛ منظم جماعت تیار کرنا -
**Brigadier**, *n.* : برگیڈ کا اعلی انسر -
**Brigand**, *n.* : رھزن ؛ ڈاکو ' قزاق ؛ بٹ مار -
**brigandage**, *n.* : قزاقی ؛ ڈکیتی -
**brigandish**, *a.* : لٹیرروں کا سا ؛ لٹیروں سے متعلق -
**brigandism**, *n.* : ڈکیتی ؛ رھزنی ؛ قزاقی -
**Brigantine**, *n.* : دو مستولی مربع بادبان کا جہاز -
**Bright**, *a.* : چمکتا ھوا ؛ دمکتا ھوا ؛ شوخ ( رنگ وغیرہ ) ؛ بشاش ؛ درخشاں ؛ تاباں ؛ روشن ؛ طباع ؛ نامی گرامی ؛ نامی ؛ نامور -
**brighten**, *v.t. & i.* : چمکانا ؛ چمک اُٹھنا -
**brightish**, *a.* : چمکتا سا ؛ چمکیلا -
**brightly**, *adv* : آب و تاب سے ؛ درخشاں طور پر -
**brightness**, *n.* : چمک ؛ چمک دمک ؛ اُجلاپن ؛ بشاشی نامورى -
**Bright**, *adv.* : چمک دمک سے ؛ آب و تاب سے -
**Bright's disease**, *n.* : ضعف گردہ -
**Brill**, *n.* : ایک قسم کی چوڑی مچھلی -
**Brilliant**, *a.* : تیز طبع ؛ طباع ؛ ممتاز ؛ روشن ؛ نامی گرامی ؛ جھلکتا ھوا ؛ چمکیلا ؛ چمکدار ؛ تاباں ؛ بھڑکیلا ؛ شوخ ؛ چمک دمک کا ؛ چمک دمک والا -
**brilliance**, *n.* : چمک ؛ آب و تاب ؛ ذکاوت وغیرہ -
**brilliantly**, *adv.* : روشن طور پر ؛ نمایاں طور پر ؛ چمک دمک سے -
**Brilliant**, *n.* : باریک ترین ٹائپ ؛ بہترین تراش اور جوت کا ھیرا -
**Brilliantine**, *n.* : بالوں کا روغن -
**Brim**, *n.* : لب ؛ کگر ؛ چھجا ؛ کور ؛ کنارہ -
*brimful* : لبالب -
**brimless**, *a.* : بے کگر -
**brimmed**, *a.* : کگر دار ؛ کنارے دار -
**Brim**, *v.t. & i.* : لبالب بھرا ھونا یا بھرنا ( نیز استعارتاً ) -
*b. over* : بھہ نکلنا ؛ چھلک جانا -
**Brimmer**, *n.* : چھلکتا ھوا ' لبریز ( پیالہ ) -
**Brimstone**, *n.* : جہنم کا اِیندھن ؛ کبریت ؛ گندھک –
*b. & treacle* : بچوں کی دوا –
*b. butterfly, moth* : کبریتی یا گندکی رنگ –
**brimstony**, *a.* : گندکی ؛ کبریتی –
**Brindled, Brindle**, *a.* : چت کبرا –
**Brine**, *n.* : کھاری پانی ؛ نمکیلا پانی ؛ سمندر ؛ ( شاعری ) آنسو –
*b.-pan* : نمک بنانے کا گڑھا یا کڑھاو –
*the briny* : ( عامیانہ ) سمندر –
**Brine**, *v.t.* : نمک میں رکھنا ؛ نمک میں لگا کے رھنا –
**Bring**, *v.t. & i.* : لانا ؛ لیتے آنا ؛ لے آنا ؛ ترغیب دینا یا پہنچانا ( کسی حالت پر ) ؛ پیش کرنا ؛ لانا ( دلیل ) ؛ آمادہ کرنا ؛ لگانا ( جرم ) ؛ باعث ھونا –
*b. about* : جہاز کو پھیرنا ؛ باعث ھونا –
*b back* : یاد کرنا –
*b. down* : نیچا دکھانا ؛ ( نرخ ) کم کرنا ؛ کسی خاص حد تک تکمیل کرنا ( حسابات وغیرہ کی ) ؛ سزا دلانا ؛ زخمی کرنا ؛ مارڈالنا –
*b. down the house* : پر جوش تحسین حاصل کرنا ( ناٹک ) –
*b. forth* : جننا ؛ پھلنا ؛ وجود میں لانا –
*b. forward* : کسی صفحے کی رقموں کی میزان کو اگلے صفحے پر درج کرنا ( حساب کا سلسلہ قائم رکھنے کے لیے )؛ پیش کرنا –
*b. home to* : قائل کردینا ؛ ذھن نشین کرنا ؛ ثابت کردینا –
*b. in* : بطور نفع ملنا ؛ پیش کرنا ( دلیل وغیرہ ) ؛ رائج کرنا ؛ ( جوری کا ) فیصلہ سنانا –
*b. into play* : کام میں لانا ( تدبیر وغیرہ ) –
*b. into world* : پیدا کرنا ؛ جننا –
*b. off* : کامیاب بنانا ؛ تباھی سے بچانا –
*b. on* : باعث ھونا ؛ سبب ھونا ؛ سلسلہ چھڑنا ؛ شروع کرنا –
*b. out* : شایع کرنا ؛ لڑکی کا سوسائٹی سے تعارف کرانا ؛ واضح کرنا ؛ ظاھر کرنا –
*b. over* : ملالینا ؛ توڑلینا ؛ قائل کرنا ؛ ھم رائے بنالینا –
*b. round* : ھم رائے بنالینا ؛ ھوش میں لانا –
*b. through* : بچا لینا ( بیمار کو ) –
*b. to* : ھوش میں لانا ؛ تھمنا ؛ ٹھیرانا ؛ روکنا ؛ رک جانا –
*b. to book* : مواخذہ کرنا ؛ جواب طلب کرنا –
*b. to bear* : کام میں لانا ( اثر ' محنت وغیرہ ) –
*b. to mind* : یاد دلانا –
*b. to pass* : باعث یا سبب ھونا –
*b. under* : زیر کرنا –
*b. up* : پالنا ؛ پرورش کرنا ؛ تربیت دینا ؛ عدالتی چارہ جوئی کرنا ؛ حساب جاری رکھنا ؛ دوبارہ توجہ مبذول کرانا ؛ رکنا ؛ روکنا ؛ جہاز کو لنگر دینا ؛ تقریر پر آمادہ کرنا ( پارلمنٹ میں ) –
*b. up the rear* : سب سے پیچھے آنا –
**Brink**, *n.* : ساحل ؛ کڑاڑا ؛ کنارہ ؛ لب آب ؛ گھاٹ ( تباھی ' انتشار وغیرہ کے ) –
*b. of grave* : لب گور -
*shiver on the b.* : ھاتھ ڈالتے ھوئے ہچکچانا –
*brio*, *n.* : خوش مزاجی ؛ زندہ دلی

**Briquette, Briquet,** *n.*: کوئلے کی خاک کا ٹکا ۔

**Brise-bise,** *n.*: کھڑکی کے نچلے حصے میں تنا ہوا پردہ -

**Brisk,** *a.*: چالاک ؛ پھرتیلا ؛ تیز ؛ چاق چوبند ؛ چست ؛ فرحت بخش ؛ نشاط افزا ( شراب ' ہوا ) -

**briskly,** *adv.*: پھرتی سے ؛ تیزی سے ؛ چستی سے -

**briskness,** *n.*: پھرتی ؛ تیزی ؛ چستی -

**Brisk,** *v.t.* & *i.*: تیز ہونا یا تیز کرنا -

**Brisket,** *n.*: جانوروں کا سینہ ؛ سینے کا گوشت -

**Bristle,** *n.*: سور بال؛ کڑا بال؛ خشخشی داڑھی کے بال ؛ پودوں کے سخت روئیں -

*set up* another's *bb.*: تاؤ دلانا -

*set up* one's *bb.*: تاؤ میں آنا -

**bristled, bristly,** *aa.*: کڑے بال والا -

**Bristle,** *v.i.* & *t.*: مشکلات سے اٹا ہوا ہونا ؛ گھنے بال ہونا ؛ لڑائی پر تلنا ؛تاؤ میں آنا ؛ غصہ کرنا ؛ رونگٹے کھڑے ہونا ؛ پھریری لینا ؛ بال کھڑے کرنا یا ہونا -

**Bris(t)ling,** *n.*: سورینی ؛ سارڈین سے مشابہ مچھلی -

**Bristolboard,** *n.*: ایک قسم کی وصلی یا مقوا ڈرائنگ کے لیے -

*B. fashion*: ٹھیک ٹھاک -

**Britain,** *n.*: برطانیا ؛ سلطنت برطانیا -

*Greater B.*: جزائر برطانیا اور برطانی مقبوضات

*North B.*: اسکاٹستان -

**Britannia,** *n.*: برطانیا کی خیالی مجسم صورت یا تجسیم -

*B. metal*: رانگے اور سرمے سے مرکب دھات جو رنگ میں چاندی سے مشابہ ہوتی ہے -

**Britannic,** *a.*: برطانی ؛ برطانوی -

**Briticism,** *n.*: دیکھو BRITISHISM -

**British,** *a.*: انگریزی ؛ برطانوی ؛ قدیم برطانیوں کا -

*B. Academy*: انجمن اخلاقی اور سیاسی علوم کی ترقی کے لیے جس کے سو رکن ہوتے ہیں -

*B. Association*: انجمن ترقی سائنس -

*B. Expeditionary Force*: وہ انگریزی فوجیں جو جنگ عظیم میں شریک ہوئیں -

*B. Museum*: برٹش میوزیم ؛ برطانی عجائب گھر ( لندن میں ) -

*B. Warm*: چھوٹا فوجی اوور کوٹ -

*the B.*: برطانی یا برطانوی سپاہی یا قوم -

**Britisher,** *n.*: برطانوی ( امریکی اصطلاح ) -

**Britihism,** *n.*: برطانیت ؛ برطانیا کا مخصوص محاورہ -

**Briton,** *n.*: بر تونی ؛ برطانوی ؛ قدیم جنوبی انگلستان کے باشندے رومی حکومت کے زمانے میں -

*North B.*: شمالی برتونی ؛ اسکاٹستان کا باشندہ -

**Brittle,** *a.*: پھوٹک ؛ کڑکیلا؛ بے لوچ

**brittleness,** *n.*: پھوٹک پن ؛ کڑکیلاپن ؛ بے لوچ پن -

**Britzka,- tzska,** *n.*: ٹپ دار اور تکیہ دار گاڑی -

**Brize**: دیکھو BREEZE ( ڈانس ) -

**Broach,** *n.*: سیخ ؛کرجا کے بے جنگلے مینار کا کلس؛کلس ؛ سوراخ کرنے کا برما -

**Broach,** *v.t.*: شراب نکالنے کے لیے پیپے میں چھید کرنا؛ شراب نکالنا ؛ مال کے صندوق یا گٹھے کو کھول کر چیزیں نکال نکال کر بیچناپاصرف کرنا شروع کرنا (۲)(کسی امر کے متعلق) بحث چھیڑنا -

**Broach,** *v.t.* & *i.*: جہاز کا رخ ہوا یا موجوں سے پھیرنا -

**Broad,** *a.*, *n.*, & *adv.*: (۱) چوڑا ؛ چکلا ؛ کشادہ ؛ واضح ؛ کھلا ہوا ؛چوڑا حصہ؛صاف صاف ؛ اصل ؛ خاص (فرق) ؛ کھلے کھلے عام ( قاعدے وغیرہ ) ؛ صاف ؛ پورا ؛ وسیع ؛ ٹھیٹ یا بھونڈا (لہجہ) ؛ وسیع مشرب ؛ پر زور 'بیباک ( گفتگو یا مقرر' اکثر ذم کے پہلو میں )-

*b. arrow*: دیکھو ARROW -

*b.-blown*: پوری بہار پر -

*B.Church*: وسیع مشرب کلیسا -

*broadcloth*: بڑے عرض کی نفیس سیاہ بانات - [ ایکٹ پارلمنٹ سنہ ۱۴۸۲ ع میں یہ لفظ ایسی چیزوں کے لیے استعمال ہوا ہے جو خوبی نہ کہ مقدار کے لحاظ سے بر تر ہوں ] -

*b. daylight*: دن دھاڑے ؛ روز روشن -

*b. distinction*: موٹا فرق -

*b. facts*: کھلے واقعات ؛ موٹی موٹی باتیں -

*b. gauge*: دیکھو GAUGE, *n.* -

*b.-glass*: کھڑکیوں کا شیشہ -

*b. hint*: کھلا اشارہ -

*b. rule*: ضروری قاعدہ ؛ کھلا یا عام قاعدہ -

*broadsheet*: بڑا اکہرا چھپا ہوا کاغذ -

*broadside*: جہاز : جہاز کا اگلا حصہ ؛ جہاز کی ایک طرف کی توپیں ؛ ان توپوں کا دغنا -

*broadsword*: چوڑی تلوار -

**broaden,** *v.t.* & *i.*: چوڑا کرنا ؛ وسیع کرنا -

**broadly,** *adv.*: اجمالی نظر سے ؛ وسیع نظر سے -

**broadways, broadwise,** *advv.*: عرضاً ؛ چوڑان میں -

**Broadcast,** *a.*, *adv.*, *v.t.* & *i.* ( past-*casted*, *p.p.*-cast.: ) (*a.*) بکھرا ہوا ؛ چھڑکا ہوا - (*adv*) بکھیرے ہوئے طور پر (*v.*) ( استعارتاً ) اشاعت کرنا ؛ شہرت دینا ؛ چرچا کرنا ؛ پر چار کرنا ؛( لاسلکی ) بھیجنا ؛ پہنچانا ؛ سنانا ( خبریں ' گانا وغیرہ )؛ ( لاسلکی ) گانا یا تقریر کرنا - (*n.*) جو زیادہ تر جز ترکیبی کے طور پر استعمال ہوتا ہے -

**Broadmoor,** *n.*: برکشائر کا پاگل خانہ ( جرموں کے عادی دیوانوں کے لیے ) -

**Broadness,** *n.*: بھونڈاپن ؛ پھوہڑ زبان -

**Brobdingnag,** *n.*: دیووں کا ملک ؛ راکششوں کی سر زمین -

**brobdingnagian,** *a.*: بہت بڑا ؛ راکششوں کا سا ؛ دیو زادوں کا سا ؛ راکششی ؛ عفریتی -

**Brocade,** *n.*: دیبا ؛ کا مدانی ؛ جامہ وار ؛ زربفت ؛ کمخواب -

**Brocade,** *v.t.*: دیبا یا زر بفت بنانا ؛ منبت کاری کرنا -

**Broc(c)oli,** *n.*: گوبھی کی ایک قسم -

**Brochure,** *n.*: رسالہ ؛ پمفلٹ ( سلا ہوا ) -

**Brock,** *n.*: گندہ ' جس کے بدن سے بو آتی ہو ؛ بجو ' -

**Brocket,** *n.*: دوسالہ سیدھے سینگوں والا بارہ سنگا -

**Brogue,** *n.*: (۱) آئرستان اور اسکاٹستان کا موٹا جوتا ( بے کمائے

چمڑے کا ) - (۲) گولف کھیلنے کا موزہ -

*fishing-bb.* : گولف کھیلنے کا کیلے دار جوتا ؛ پن روک موزہ -

**Brogue**, *n.* : دیہاتی لہجہ ( خاص کر آئرستان کا ) -

**Broider**, *v.t.*, **Broidery**, *n.* : ( متروک شعر ) دیکھو EMRBOIDERY -

**Broil**, *n.* : ہنگامہ ؛ دنگا ؛ جھگڑا -

**Broil**, *v.t.* & *i.* : دھوپ سے تپنا یا بھن جانا یا تپانا ؛ سیخوں پر بھوننا -

**Broil**, *n.* : بھنا ہوا گوشت -

**Broke**, *n.* : چھوٹے بالوں کی پشم -

**Broke**, *p.p.* : (۱) بر طرف شدہ ؛ برخاست شدہ (ملازمت سے)- (۲) قلاش؛ دوالیا - (۳) ( عامیانہ ) بالکل قلاش -

**Broken**, *a.* : ٹوٹا ہوا -

*b. English* : ٹوٹی پھوٹی، غلط سلط انگریزی -

*b. ground* : نا ہموار زمین -

*b.-hearted* : غمزدہ ؛ دل شکستہ -

*b. man* : مرا سا ؛ نا مراد -

*b. meat* : بچا کھچا کھانا یا گوشت -

*b. money* : خردہ ؛ ریز گاری -

*b. number* : کسر -

*b. sleep* : اُچاٹ نیند -

*b. tea* : چائے کا برادہ ؛ چائے کا چورا -

*b. water* : چھوٹی چھوٹی موجیں -

*b. weather* : گھڑی گھڑی بدلنے والا موسم -

*b.-winded* : ناکارہ ( گھوڑا ' پھیپھڑوں کی خرابی سے ) -

**Brokenly**, *adv.* : ہچکولوں کے ساتھ ؛ جھٹکوں کے ساتھ ؛ رہ رہ کر -

**Broker**, *n.* : دلال ؛ ایجنٹ ؛ کباڑی ؛ قرق شدہ مال کا بیچنے والا -

**brokerage**, *n.* : دستوری ؛ دلالی -

**Broking**, *n.* : دلالی ( سٹا ) -

**Brolly**, *n.* : ( عامیانہ ) چھتری -

**Bromal**, *n.* : برومن اور الکحل کے مشترکہ اثرات کا مرکب ؛ بروملی -

**Bromic**, *a.* : کیمیاوی مرکب جس میں برومائن شامل ہو ؛ برومنی -

**bromate**, *n.* : برومنائی -

**Bromide**, *n.* : برومائڈ -

**Bromine**, *n* : ایک قسم کا غیر معدنی عنصر جو مختلف مرکبات میں استعمال ہوتا ھے -

**bromism**, *n.* : برومائن کی خاصیت -

**bromize**, *v.t.* : برومائن ہونا -

**Bromo Brom-** : ( سابقہ ) بمعنی "برومائن کا " -

*bronchi,bronchia, nn. pl.* : ( قصبہ ؛ broncho - ؛ قصبی bronchial ) قصبے یا نرخرے کی دو نالیاں -

**bronchotomist**, *n.* : قصبی عمل جراحی کرنے والا -

**Bronchitis**, *n.* : نرخرے کی نالیوں کا ورم -

**bronchitic**, *a.* : قصبی ورم -

**Bronchocele**, *n.* : ورقی غدود کا ورم -

*bronco*, *n.*: کیلی فورنیا کا جنگلی نیم وحشی گھوڑا -

**Bronze**, *n.* & *a.* : کانسی کا؛ کانسی کاسا ؛ کانسی کے مجسمے وغیرہ ؛ کانسی کا رنگ ؛ کانسی -

**bronzy**, *a.* : کانسی کے رنگ کا ؛ کانسی کا بنا ہوا -

**Bronze**, *v.t.* & *i.* : دھوپ سے سانولا ہوجانا؛ کانسی کے رنگ کا ہوجانا اور کرنا ؛ کانسی کا سارنگ دینا -

**Brooch** ( - otsh ), *n.* : جڑاؤ پن ؛ بروچ -

**Brood**, *n.* : انبوہ ؛ جھنڈ ؛ تھیر ؛ ( پرندوں اور جانوروں کے اور حقارت سے' آدمیوں کے بچوں کے لیے ) چینگی پوٹے؛ جھول -

**Brood**, *v.i.* : منصوبے باندھنا ؛ گھڑنا ؛ چھا جانا ؛ سینا ؛ انڈے سینا -

**Broody**, *a.* : مغموم ؛ کُڑک (مرغی) -

**Brook**, *n.* : نالا ؛ ندی؛ چشمہ -

*brooklime* : نیلے پھول کا ایک پودا -

**brooklet**, *n.* : چھوٹا نالا ؛ چشمہ -

**Brook**, *v.t.* : جھیلنا ؛ سہنا ؛ برداشت کرنا -

**Broom**, *n.* , & *v.t.* : سینک کی قسم کی جھاڑی' جس کے پھول زرد ہوتے ہیں؛ لمبے دستے والی جھاڑو؛ اس جھاڑو سے جھاڑنا-

*broomrape* : طفیلی بیل؛ علقی بیل ' جو broom پر چڑھے -

*b.-stick* : جھاڑو کا دستہ -

*marry over the b.-stick* : جھوٹ موٹ کی شادی کرنا -

*new b.* : نیا نوکر ھرن مارے - نیا ملازم ' جو بہت مستعدی دکھائے - " نیا نمازی مسجد کے دروازے " -

**Brose**, *n.* : ولایتی جو کی روٹی ' جو دودھ کے ساتھ پکاکر کھائی جاوے -

**Broth**, *n.* : یخنی ؛ شوربا -

*b. of a boy* : بھلا آدمی -

**Brothel**, *n.* : چکلا ؛ قحبہ خانہ -

**Brother**, *n.* (*pl. brothers,brethren,* ) : برادری والا ؛ ہم پیشہ ؛ ہم مذہب ؛ ہم جنس؛ ہم وطن ؛ یار غار ؛ بھائی ؛ راہبوں کے طبقے کا رکن ؛ رفیق ؛ ساتھی ؛ بعض اُنجمنوں کے عہدہ دار -

*b. german*: حقیقی بھائی ؛ سگے بھائی -

*b.-in law* : سالا یا بہنوئی ؛ برادر نسبتی -

*Bros.*: Brothers کا مخفف ( دکانوں کے نام میں آتا ھے ) -

*b. uterine* : اخیافی ؛ ماں کی طرف سے بھائی -

*a man & a b.*: ہم جنس بھائی ( خاص کر حبشی غلاموں کے لیے کہا جاتا ھے ) -

*half-b.*: سوتیلا بھائی -

**brotherless**, *a.* : بے برادر ؛ جس کے کوئی بھائی نہ ہو -

**brotherliness**, *n.* : بھائی چارا -

**brotherly**, *a.* &. *adv.* : برادرانہ -

**Brotherhood** *n.* : باہمی امداد کی برادری ؛ ہم خیالی ؛ ہم عقیدگی ؛ اپنائیت ؛ بھائی چارا ؛ برادری ؛ بھائی بندی -

**Brougham** ( -oom, -ooam ), *n.* : بروم ؛ ایک گھوڑے کی بند گاڑی -

**Brought** : دیکھو BRING -

**Brow**, *n.* : بھوں ؛ ابرو ؛ پیشانی ؛ جبین ؛ پہاڑی کی چوٹی جس پر سڑک گزرتی ہو ؛ کنارا ؛ چھجا ( پہاڑی وغیرہ کا ) -

*b.-ague* : درد شقیقہ ؛ آدھا سیسی -

*knit, bend, one's bb.*: ناک بھوں چڑھانا ؛ ماتھے پر شکن ڈالنا ؛ چین بجبیں ہونا ۔

**-browed**, *a.*: ( بطور لاحقہ ) جبیں سا ؛ جھکا ہوا ۔

**Brow**, *n.*: تختوں کا ڈھالو رستہ ؛ زینہ

**Browbeat**, *v.t.*: ڈانٹنا ؛ دھمکانا ؛ گھڑکنا ۔

**Brown**, *a.*: (۱) بھورا ؛ خاکی ؛ بادامی ؛ شتری ؛ کھیرے رنگ کا ۔ (۲) سانولا ؛ ملیح ۔

*B. Bess*: پرانے زمانے کی چقماقی بندوق ۔

*b. bread*: بے چھنے آٹے کی روٹی ۔

*b. coal*: معدنی لکڑی کا کوئلہ ۔

*b. paper*: بادامی موٹا کاغذ ۔

*b. study*: غوطہ ۔

*b. sugar*: کھانڈ ؛ لال شکر ۔

*b. ware*: معمولی مٹی کے برتن ۔

*do b.*: دھوکا دینا ؛ جل دینا ( بازاری ) ۔

**brownish**, *a.*: سانولا سا ؛ بھورا سا ۔

**brownness**, *n.*: بھورا پن ؛ سانولا پن ۔

**browny-**: ( بطور سابقہ ) ۔

**Brown**, *n.*: بھورا رنگ یا روغن ؛ خاکی یا بھورے رنگ کے کپڑے ؛ تیتلی وغیرہ ؛ ( بازاری ) تانبے کا سکہ ؛ خاکی کپڑے ۔

**Brown**, *v.t.&i.*: آگ پر بھون کر یا دھوپ میں رکھ کر یا کیمیائی ترکیب سے کسی چیز کا بھورا کردینا یا ہوجانا ۔

**Brownie**, *n.*: (۱) نیک دل بھتنا ؛ جو مخفی طور سے گھر کا کام کرجاتا ہے ۔ (۲) ۸ سے ۱۱ برس تک کی لڑکی ۔ (۳) اسکاوٹ لڑکی ۔ (۴) ایک قسم کا عکسی کیمرا ۔

**Browning**, *n.*: خود کار پستول ۔

**Browse**, *n.*: چارا ؛ گھاس پات ۔

**Browse**, *v.i.&t.*: چرنا ؛ چارا کھانا ؛ ( استعارتاً ) تفریحی مطالعہ ۔

**Bruin**, *n.*: ریچھ ؛ بھالو کا نام ۔

**Bruise**, *n.*: رگڑ ؛ خراش ؛ چوٹ ؛ داغ یا چوٹ ( کسی پھل پر ) ۔

**Bruise**, *v.t.&i.*: جسم کا چھل جانا ؛ خراش آنا ؛ چوٹ پہنچانا ؛ رگڑ دینا ؛ ( استعارتاً ) ناکارہ کرنا ؛ لکڑی یا دھات میں ضرب سے نشان ڈالنا ؛ پیس ڈالنا ؛ کوٹنا ؛ ریزہ ریزہ کردینا ؛ ضرب پذیر ہونا ( شکار ) ؛ بے تحاشا گھوڑا دوڑانا ؛ سرپٹ دوڑانا ۔

**Bruiser**, *n.*: مارنے والا وغیرہ ؛ انعام جیتنے کے لیے گھونسے بازی کرنے والا ۔

**Bruit**, *n.*: ( قدیم ) خبر ؛ افواہ ۔

**Bruit**, *v.t.*: ( قدیم ) چرچا کرنا ؛ افواہ اڑانا ؛ مشہور کرنا ؛ شہرت دینا ۔

**Brummagem**, *n.& a.*: Birmingham (۱) مقامی بولی میں شہر کا نام ( تحقیراً ) ۔ (۲) برمنگھم کی بنی ہوئی چیز ؛ نمائشی ؛ سستی ؛ نقلی ۔

**Brumous**, *a.*: کہرآلود ؛ سرمائی ؛ زمستانی ۔

**Brunch**, *n.*: ( سوقیانہ ) بریک فاسٹ اور لنچ کے بجائے ایک کھانا ۔

**Brunette**, *n.& a.*: بھورے بالوں والی عورت ۔

**Brunswick** *a.*: جرمانیا کا ایک شہر ۔

*B. black*: کالی وارنش ۔

*B. line*: جارج اول کی نسل کے انگریز بادشاہ ۔ بوجھ ؛ حملہ ؛ چوٹ ؛ صدمہ ۔

**Brush**, *n.*: موقلم ؛ برش ؛ گھنی جھاڑی ۔

*brush*: مصوری کا خاص اسلوب ؛ مصور ۔

*b.- pencil*: موقلم ؛ قلم ( مرکب لفظوں میں جیسے قلمکاری وغیرہ ) ۔

*brushwood*: گھنی جھاڑی ۔

*b.- work*: مصور کا اسلوب عمل ؛ قلمکاری کا اسلوب ۔

*from the same b*: ایک ہی قلم کا ؛ لومڑی کی دم ؛ بالوں کا گچھا ؛ ( برق ) انتقال برقی کے تار ؛ دھات کے ٹکڑے ؛ کثیر برق پاروں کا اخراج ؛ موصل دھات کا انتقال پذیر ٹکڑا ؛ جو ایصال و انفصال کا کام دے ؛ روشن یا سیاہ شے ؛ جس کا کنارہ دھندلا ہو ( مناظر ) ؛ برش لگانا ؛ برش کرنا ؛ جھڑپ ؛ نوک جھوک ؛ رگڑ ؛ خراش ۔

*the b.*: فن مصوری ۔

**brushy**, *n.*: گچھے دار ؛ جھاڑی دار ؛ گھنا ۔

**Brush**, *v.t. & i.*: (۱) صاف کرنا ؛ جھاڑنا ؛ رگڑنا (۲) پھرتی یا تیزی سے چلنا ۔

*b. aside, away*: دھکا دینا ؛ نظرانداز کرنا ؛ بے پروائی سے گزرجانا ۔

*b. over*: گزرتے میں چھو جانا یا رگڑلگنا ؛ ہلکارنگ دینا ۔

*b. up*: جلا دینا ؛ چمکانا ؛ ( استعارتاً ) حافظہ تازہ کرنا ۔

**Brusque**, *a.*: اکھڑ ؛ منہ پھٹ ؛ صاف گو ۔

**brusquely**, *adv.*: اکھڑپن سے ۔

**brusqueness, brusquerie, - ery**, *nn.*: اکھڑ پن ؛ اکھڑ پنا ۔

**Brussels**, *a.*: شہر برسلز کی بنی ہوئی یا وہاں کی پیداوار یا وہاں کی چیز کی نقل ۔

*B. sprouts*: کرم کلے کی قسم ۔

**Brutal**, *a.*: (۱) ہوس پرست ۔ (۲) ناشایستہ ؛ ان گھڑ ؛ اُجڈ ۔ (۳) کٹر ؛ بے درد ؛ قسی القلب ؛ ظالم ؛ ظالمانہ ؛ وحشیانہ ۔

**brutalism, brutality**, *n.*: وحشیانہ پن ؛ قساوت ؛ بے دردی ؛ کٹر پن ۔

**brutally**, *adv.*: کٹرپن سے ؛ بے رحمی سے ۔

**Brutalize**, *v.t. & i.*: بے رحم یا کٹر بنانا ؛ کٹر یا بےرحم ہوجانا ( شاذ ) ۔

**Brute**, *a. & n.*: (۱) جانور ؛ حیوان ؛ حیوان مطلق ؛ بہائم صفت ۔ (۲) کند ذہن ؛ غبی (۳) ہوس پرست ؛ شہوت پرست ؛ ظالم ۔ (۴) حیوانی ؛ بہیمی ؛ (۵) بے حس ؛ مادی ۔ (۶) ادنیٰ حیوانات ۔ (۷) نفس حیوانی یا بہیمی ؛ انسانی فطرت کا حیوانی جز ۔

**brutehood**, *n.*: جانور پن ؛ حیوانیت ۔

**brutification**, *n.*: حیوان وغیرہ بن جانا ؛ حیوان بنانے کا فعل ۔

**brutify**, *v.t.*: حیوان بنانا ۔

**brutish**, *a.*: بہیمی ؛ حیوانی ؛ وحشیانہ وغیرہ ۔

**brutishly**, *adv.*: حیوانی طور پر وغیرہ ۔

**brutishness**, *n.*: حیوانیت وغیرہ ۔

*brutum fulmen*, *n.*: خالی دھمکی ؛ ( استعارتاً ) خالی کارتوس ۔

**Brutus**, *n.*: نقلی بالوں کی وضع ( اُنیسویں صدی میں ) -

**Bryologist, -logy**, *nn.*: (۱) سوار ( پانی میں سے اُگنے والی گھاس ) کی انواع کا جاننے والا؛ سوار کے انواع کا علم -

**Bryony**, *n.*: (۱) ( بیل دار ) پودوں کی نوع - (۲) اِن پودوں کی عام قسم -

*Black B., Bastard B.*: ایسے پودے جو اِس نوع سے مشابہ ھوں مگر اِس نوع کے نہ ھوں -

**Bubble**, *n.*: (۱) حباب؛ بلبلا - (۲) آبلہ جو شیشے وغیرہ میں پڑجاوے - (۳) شیخ چلی کے منصوبے؛ خیالی منصوبہ؛ کھد بد کھد بد ( اُبلنے کی آواز ) یا ابلنے کی حالت -

*b.- & - squeak*: ٹھنڈا ترکاری دار گوشت -

*prick the b.*: بھانڈا پھوڑنا؛ پردہ فاش کرنا -

**bubbly**, *a.*: بلبلے دار -

**Bubble**, *v.i. & t.*: ( متروک ) فریب دینا؛ لبھانا؛ کھد بدانا؛ بلبلے اُٹھانا -

*b.over, or b., with laughter, wrath*: ( غصے میں ) آپے سے باہر ھوجانا؛ کھلکھلا کر ھنسنا -

**Bubbly-jock**, *n.* ( = **Turkey-cock** ): فیل مرغ؛ پیرو؛ امریکا کا کیس دار مرغ -

**Bubo**, *n* (*pl.oes*): گلٹی -

**bubonic**, *a.*: گلٹی دار -

**Bubonocele**, *n.*: ( ڈاکٹر ) آنت ( کا نیچے ) اُتر جانا؛ باد خایہ؛ فتق -

**Buccaneer**, *n., & v.i.*: بحری قزاق ھونا؛ خصوصاً ھسپانی اور امریکی ساحل کے ڈاکو؛ بحری قزاق -

**buccaneerish**, *a.*: قزاق صفت -

**Buccinator**, *n.*: رخساروں کے نرم عضلات -

**Bucephalus**, *n.*: سکندر اعظم کے گھوڑے کا نام؛ سواری کا گھوڑا -

**Buck**, *n.*: (۱) ( نر ) چیتل؛ سانبھر؛ ھرن؛ کالا مرگ؛ خرگوش - (۲) چھیلا؛ بانکا -

*b.-horn*: بارہ سنگے کا سینگ -

*b.- hound*: شکاری کتوں کی ایک نوع ( جس سے اب شکار کا کام نہیں لیا جاتا ) -

*b.-shot*: موٹے چھرے؛ کراب -

*b.-shot rule*: مسلح پولیس کی حکومت -

*buckskin*: مرگ چھالا؛ ( جمع میں ) اِس کی برجس -

*b.-tooth*: آگے نکلا ھوا دانت -

**buckish**, *a.*: چھیل چھبیلا -

**buckishly**, *adv.*: بانکپن سے -

**Buck**, *v.i. & t.*: ( گھوڑے کا ) چاروں پیر جوڑ کر اُچھلنا؛ اُچکنا؛ کودنا یا چھلانگ مارنا -

*b.-jump*: ایسی چھلانگ -

*b. off*: اِسی طرح سے اچک کر سوار کو پشت سے گرا دینا -

**bucker, buckjumper**, *n.*: اِسی طرح سے اچکنے والا -

**Buck**, *v.i. & t.*: ( عامیانہ ) چاق چوبند ھوجانا؛ بشاش ھو جانا؛ جلدی کرنا -

**Buck**, *n.*: بام مچھلی پکڑنے کا جھابا یا ٹوکرا

**Buck**, *n.*: گاڑی کا ڈھانچا -

**Buck-bean**, *n.*: ایک قسم کا آبی پودا جس کے تنے پر سرخ پھولوں کے گچھے ھوتے ھیں -

**Bucket**, *n.*: بالٹی؛ ڈول؛ دولاب کے پہیے کی ڈولچی؛ پمپ کا نشارہ -

*b.-shop*: ( امریکا ) سٹا گھر؛ سٹا لگانا -

*kick the b.*: مرجانا -

**bucketful**, *n.*: ڈول بھر وغیرہ -

**Bucket**, *v.i.& t.*: گھوڑا سرپٹ دوڑانا؛ گھوڑے کا سرپٹ دوڑنا؛ ( کشتی رانی ) تیزی سے کھینا -

**Buckingham Palace**, *n.*: لندن کا قصر شاھی -

**Buckle**, *n.*: بکسوا -

**Buckle**, *v.t.& i.*: بکسوا لگانا؛ جوڑنا -

*b. to*: دباو سے ٹوٹ جانا یا مڑجانا؛ پچک جانا؛ سرگرمی سے کام شروع کرنا؛ تیار ھونا؛ کمرباندھنا -

**Buckler**, *n., & v.t.*: چھوٹی ڈھال؛ سپر؛ بچاو؛ روک؛ بچانا؛ حفاظت کرنا -

**Buckram**, *n.& a.*: (۱) موٹی قسم کا کپڑا جو گوند یا آھار لگاکر کڑا کرلیا گیا ھو - (۲) دیکھنے میں مضبوط؛ مضبوطی؛ روکھا؛ روکھاپن ( اطوار میں ) -

*men in b., b. men*: فرضی؛ جس کا وجود نہ ھو -

**Buckwheat**, *n.*: ایک قسم کا اناج گھوڑوں اور مرغیوں کے کھانے کا اور جس کی ٹکیاں امریکا میں ناشتے کے وقت کھاتے ھیں -

**Bucolic**, *a.& n.*: چرواھوں کا؛ دھاتی؛ دھاتی زندگی کے متعلق نظمیں ( جمع ) -

**bucolically**, *adv.*: دھاتیوں کی طرح سے -

**Bud**, *n.*: (۱) کلی؛ آنکھوا؛ کوپل؛ ( حیوانیات ) کسی جاندار کے عضو سے دوسرے جاندار کی پیدائش ( رحم میں ) ( دیکھو GEMMATION ) -

*in b.*: کلیوں میں -

*nip in the b.*: اُبھرنے نہ دینا؛ اُپجنے نہ دینا -

**budless**, *a.*: بے غنچہ -

**budlet**, *n.*: ننھی کلی -

**Bud**, *v.i.& t.*: (۱) بڑھنا؛ نشو ونما پانا؛ کلیوں کا نکلنا - (۲) ( باغبانی ) قلم لگانا - (۳) ( حیوانیات ) عضو مادری سے پیدا ھونا یا پیدا کرنا -

*budding lawyer*: نیا نیا وکیل -

**Budded**, *p.p.*: غنچہ دار -

**Buddha**, *n.*: گوتم بدھ یا دوسرے بدھ -

**Buddhism**, *n.*: بدھ مت -

**Buddhist**, *n.*: بدھ مت والا -

**Buddhistic ( al )**, *aa.*: بدھ مت کا یا بدھ مت کے متعلق -

**Buddhistically**, *adv.*: بدھ مت کے طریقے پر -

**Buddleia**, *n.*: ایک قسم کی جھاڑی جس میں زرد یا فالسئی پھول آتے ھیں -

**Budge**, *v.i.& t.*: ھٹنا؛ سرکنا؛ سرکانا -

**Budget**, *n.,& v.i.*: موازنہ؛ میزانیہ؛ بجٹ؛ تھیلی؛ تھیلا ( خاص کر خبروں کا ) کیسہ؛ خریطہ -

*b. for*: موازنے میں کسی چیز کی گنجائش -

**budgetary**, *a.*: موازنے ( یا بجٹ ) سے متعلق -

**Buff**, *n.& a.*: (۱) پیلے رنگ کا ؛ پیلا رنگ ؛ انسانی جلد ؛ پوست؛ ادھوری کا ؛ ادھوری - (۲) ( مرضیات ) بخار کے مریض کے نکالے ہوئے خون پر لسیلی تہ -

*b.-coat,-jerkin*: سپاھی کی پوستین -

*b.-stick,-wheel*: صیقل کرنے کے اوزار جن پر چمڑا چڑھا ہوتا ھے -

*b.-tip*: ایک قسم کا پتنگا -

*in b.*: عریاں -

*the Buffs*: مشرقی کنٹ کی پلٹن

**buffy**, *a.*: BUFF (۲) سے متعلق -

**Buff**, *v.t.*: - چمڑے کو کماکر نرم کرنا ؛ چمڑے سے دھات پر صیقل کرنا

**Buffalo.**: بھینس ؛ بھینسا -

**Buffer**, *n.*: ٹکر روک ؛ بفر -

*b. state*: فاصل ریاست یا مملکت -

**Buffer**, *n.*: ( عامیانہ ) نکما ؛ ناکارہ شخص ؛ پرانی وضع کا آدمی ؛ دقیانوسی -

**Buffet**, *n.,& v.t.& i.*: (مکا؛ گھونسا؛ تھپڑ؛ مار (تقدیر کی) ؛ تھپیڑا ( موجوں کا ) ؛ تھپیڑا مارنا؛ مکا مارنا؛ مقابلہ کرنا ؛ ھاتھ پیر مارنا ( موجوں میں ) -

**Buffet**, *n.*: (۱) برتنوں کی الماری- (۲) ریستوراں (تناول خانے) میں وہ جگہ جہاں سے شراب ، کھانا وغیرہ دیا جاتا ھے -

*buffo*, **(boofo)** *n.& a.*: مسخرا ( ھنسانے والا ) ایکٹر -

**Buffoon**, *n.,& v.i.*: مسخرا؛ دل لگی باز؛ مسخراپن کرنا؛ دل لگی کرنا-

**buffoonery**, *n.*: مسخراپن ؛ دل لگی بازی -

**Bug**, *n.*: کھٹمل ؛ چھوٹے کیڑے -

*b -hunter*: حشریات کا ماھر -

*big b.*: ( عامیانہ ) بڑا آدمی -

**buggy**, *a.*: کھٹمل بھرا -

**Bugaboo, Bugbear**, *nn.*: بیچھا ؛ ھوا -

**Bugger**, *n.*: (۱) ( قانون ) خلاف وضع فطری کا مجرم - (۲) ( گالی گلوچ یا دل لگی میں ) شیطان ، بدمعاش وغیرہ -

**buggery**, *n.*: اغلام ؛ خلاف وضع فطری حرکت -

**Buggy**, *n.*: بگھی -

**Bugle**, *n.,& v.i.& t.*: بگل ؛ بگل بجانا -

**bugler**, *n.*: بگلچی ؛ بگل بجانے والا -

**Bugle**, *n.*: پودوں کی ایک قسم -

**Bugle**, *n.*: - شیشے کے لمبے دانے جو کپڑوں پر آرائش کے لیے ٹانکے جاتے ھیں

**Buglet**, *n.*: چھوٹا ( بائیسکل کا ) بھونپو

**Bugloss**, *n.*: ایک قسم کا پھولدار پودا ؛ لسان الثور -

**Buhl** (bool), *n.& a.*: (۱) کچھوے کی ھتی یا پیتل کے تراشے ھوئے بیل بوٹے جو لکڑی وغیرہ میں بٹھائے جائیں- (۲) جس چیز پر اس قسم کا کام ھو -

**Build**, *v.t.& i.*: بنانا ؛ تعمیر کرنا گھر یا گھونسلا بنانا؛ اینٹیں وغیرہ چننا ؛ بنیاد رکھنا ؛ قائم کرنا -

*b.up,round,in*: مکانات سے گھیر لینا ؛ مسدود کردینا ؛ چن دینا؛ کسی جگہ کے ارد گرد مکانات بنانا ؛ کسی چیز میں آسرا لگانا ؛ امید رکھنا ؛ بھروسا کرنا -

**Build**, *n.*: کاٹھی ( انسان کی ) ؛ وضع ؛ بناوٹ ؛ ساخت -

**Builder**, *n.*: تعمیر کا ٹھیکیدار ؛ بنانے والا ؛ صدر معمار -

**Building**, *n.*: عمارت ؛ مکان -

*b.-lease*: وہ معاھدہ جس کی رو سے پٹے دار کو تعمیر مکان کی اجازت دی جائے -

*b.-society*: تعمیر مکانات کے لیے امداد دینے والی انجمن -

**Bulb**, *n.*: (۱) گٹھی (پیاز وغیرہ کی )؛ گولا؛ بصلہ؛ ( تشریح ) گانٹھ ؛ کسی عضو کی پھولی ھوئی جڑ - (۲) شیشے کی نلی کا پھولا ھوا حصہ ؛ ( برقی روشنی کا ) قمقمہ -

*b.- tube*: شیشے کی نلی جس کے سرے پر گولا ھو -

**bulbed, bulbiferous**, *aa.*: گٹھی دار ؛ پیازہ دار ؛ بصلہ دار -

**bulbiform**, *a.*: پیازہ نما ، بصلہ نما -

**bulbo-**: [ ترکیبی جز ]

**Bulb**, *v.i.*: گانٹھ یا گٹھی بننا -

**Bulbous**, *a.*: گٹھی کا ؛ گٹھی دار ؛ پیازہ نما ؛ بصلہ دار ؛ بصلہ نما -

**Bulbul**, *n.*: بلبل ؛ مغنی ؛ شاعر -

**Bulge**, *n.*: ابھار ؛ ناھموار ابھار - دیکھو BILGE, *n.* -

**bulgy**, *a.*: ابھرا ھوا -

**bulginess**, *n.*: ابھرا پن -

**Bulge**, *v.i. & t.*: ابھرنا ؛ بے ڈول ابھرنا ؛ پھلانا ؛ پھولنا -

**Bulger**, *n.*: ( گولف ) بلا -

**Bulimy, Bulimia**, *n.*: کتب بینی وغیرہ کا ھوکا ؛ جوع البقر ( طب ) -

**Bulk**, *n.*: جسامت ؛ مقدار ؛ بڑی مقدار ؛ جہاز کا بار ؛ لحیم شحیم ؛ بھاری جسم ؛ کثیر تعداد یا مقدار -

*b. not equal to sample*: مال نمونے کے مطابق نہیں -

*break b.*: مال اتارنا شروع کرنا -

*in b.*: کھلا مال ؛ ڈھیر -

*load in b.*: غلے کو ویسے ھی لاد دینا -

*sell in b.*: بھرا جہاز بیچ دینا -

**Bulk**, *v.i. & t.*: بڑا نظر آنا ؛ ڈھیر لگانا -

*b. up*: بڑی رقم یا مقدار ھو جانا ؛ خاص رقم یا مقدار تک پہنچنا ؛ چاے وغیرہ کو بکسوں سے نکال کر اور ڈھیر لگا کر قیمت کا اندازہ کرنا -

**Bulkhead**, *n.*: کھلی دکان ؛ خانہ ؛ ڈبا ؛ جہاز کے کمروں کی درمیانی دیوار -

**Bulky**, *a.*: بڑا ؛ بہت بڑی جسامت کا -

**bulkiness**, *n.*: جسامت ؛ بھاری پن ؛ بڑا پن -

**Bull**, *n. & a.*: بیل ؛ نرگاو ؛ سانڈ ؛ نر ویل یا ھاتھی وغیرہ -

*b. bitch*: بلڈاگ کتیا ؛ بلڈاک کی مادہ -

*b.- calf*: بچھڑا ؛ سادہ لوح ؛ گاؤدی -

*b.- corner*: بیلوں کے حملے سے پناہ لینے کے لیے کھیتوں کے قریب جنگلا ؛ برج ثور ؛ بھاو بڑھانے والا ؛ بلڑی ؛ (a) سانڈ جیسا -

*bulldog*: بڑے ( سر ) کا کتا ؛ بلڈاگ؛ بلڈاک ؛ جیوٹ آدمی ؛ پراکٹر کا اردلی ؛ بندوق یا تپنچا -

*bulldoze* : ( عامیانہ ) ( امریکی ) دباو ڈالنا ؛ دبانا

*bullfight* : ہسپانیا میں آدمی اور بیل کا مقابلہ ؛ درختوں کی باڑ اور نالی -

*bullfinch* : ایک خوبصورت ، سخت چونچ کی گانے والی چڑیا -

*bullfrog* : امریکا کا بڑا مینڈک -

*bullhead* : ایک قسم کی مچھلی -

*b.-headed*: سر پھرا ؛ ضدی ؛ جلد باز ؛ خودرائی سے کام بگاڑنے والا

*b. in china shop* : آئینے خانے میں بجار ؛ ایک شخص جو بدتمیزی سے چیزوں کو توڑ پھوڑ کے رکھ دے -

*b.- of - the - bog* : ایک قسم کا بگلا -

*b. - puncher* : ( آسٹریلیا ) بیلوں کا گلہ ھانکنے والا -

*b. - pup* : گلدانگ ( بلڈاک ) کا پلا -

*bullring* : بیلوں کی لڑائی کا اکھاڑا -

*bullroarer* : ایک کھلونا جو بہت شور مچاتا ھے ؛ ٹرو

*b.' s - eye* : بلزی ؛ چاند ؛ جہاز میں موٹے شیشے کا گول قابدان ؛ نیم کروی عدسہ ؛ نیم کروی عدسے کی لالٹین ؛ چھوٹی گول کھڑکی ؛ ایک قسم کی مٹھائی -

*take b. by horns* : مشکلات کا مقابلہ کرنا -

*b. - terrier* : بل ٹیریر ؛ کتا جو بلڈاگ اور ٹیریر کے میل سے پیدا ہوا ھے -

*bulltrout* : سامن کی قسم کی مچھلی -

**Bull**, *v.i. & t.* : بھاو بڑھانے کے لئے سٹا کرنا ؛ اسٹاک کا نرخ بڑھانے کی کوشش کرنا -

**Bull**, *n.* : پوپ کا فرمان -

**Bull**, *n. Irish b.* : جملہ جس میں تناقض پایا جائے ؛ جو اختصار کی وجہ سے معما ہو جائے -

**Bull**, *n.* : پانی جو شراب کے شیشے میں بسایا جائے -

**Bull** : دیکھو JOHN BULL -

**Bullace**, *n.* : جنگلی آلو چہ -

**Bullate**, *a.* : ( نباتیات ) آبلہ دار ؛ ( عضویات ) پھولا ہوا -

**Bullet**, *n.* : گولی -

*b.-drawer* : زخم سے گولی نکالنے کا آلہ -

*b.-headed* : جس کا سر گول ہو ؛ کوڑ مغز -

*b.-proof* : دیکھو PROOF, *a.*, & *v. t.* -

**Bulletin**, *n.* : بلیٹین ؛ سرکاری اطلاع ؛ اہم واقعات کی یا بیمار کی کیفیت کی اطلاع -

**Bullion**, *n. & a.* : سونے چاندی کی سلاخیں ( مسکوک ہونے سے قبل ) ؛ صولجان

**Bullion**, *n.* : خالص سونے یا چاندی کا کلابتوں کا کنارا یا حاشیہ

**Bullionist**, *n.* : سونے چاندی کے سکے کے رواج کا حامی -

**Bullock**, *n.* : بدھیا ؛ بیل -

**Bully**, *n.* : غنڈا ؛ دھونسیا ؛ بز دل ظالم ؛ بھاڑے کا کٹنا

**Bully**, *v.t.* : مودم آزاری کرنا ؛ دھمکا کر کام کرانا یا کسی کام سے باز رکھنا ؛ دق کرنا ؛ ظلم کرنا ؛ ستانا - بلی کرنا ( ھاکی میں ) -

*b.off* :

**Bully**, *a. & int.* : ( امریکا اور نو آبادیوں کی اصطلاح ) اول درجے کا ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ ے خانہ -

*b. for you, him*: شاباش -

**Bully**, *n.*: ( فٹ بال ) کھلاڑیوں کا نرغہ -

**Bully**, *n.*: ڈبے کا گاے کا گوشت -

**Bullyrag.**: دیکھو BALLYRAG -

**Bulrush**, *n.*: ایک قسم کی گھاس جو پانی یا دلدل میں پائی جاتی ھے -

**Bulwark**, *n.*: (۱) دھس ؛ فصیل - (۲) بند ؛ جہاز کی دیوار کا وہ حصہ جو عرشے سے اوپر ہوتا ھے ؛ پشت و پناہ -

**Bum**, *n.*: پشت ؛ سرین -

*b. -bailiff*: دیوانی کی عدالت کا اہل کار ؛ قرق امین جسے گرفتار کرنے کا بھی اختیار ہو

*b. -boat*: خورد و نوش کا تازہ سامان جہاز پر لے جانے والی کشتی -

**Bomble**, *n.*: کرسی کا شیر ؛ دفتر کا ادنیٰ عہدہ دار جسے اپنے اختیارات پر بہت گھمنڈ ہو ؛ جمعدار ( عدالت ، گرجا ) -

**bumbledom**, *n.*: عہدے کا گھمنڈ -

**Bumble - bee**, *n.*: شہد کی بڑی مکھی -

**Bumble-puppy**, *n.*: بے قاعدہ کھیل ؛ ایک قسم کا کھیل

**Bumbo**, *n.*: رم کی ٹھنڈی پنچ -

**Bumf**, *n.*: ( عامیانہ ) (۱) آبدست کا کاغذ - (۲) پیپر چیز ؛ کاغذ دور - (۳) کاغذ ؛ کاغذات ؛ دستاویز -

**Bummalo**, *n.*: بومل مچھلی -

**Bummaree**, *n.*: Billingsgate کی مچھلی منڈی کا دلال -

**Bummer**, *n.*: ( امریکا ) آوارہ گرد -

**Bump**, *v. t. & i., & adv.*: دھکیلنا ؛ ہاتھ پاؤں پکڑ کے پٹک دینا یا دیوار سے ٹکرا دینا ؛ دے مارنا ؛ سر ٹکرانا ؛ دھکا دینا ؛ دھکیانا ( کشتی دوڑ ) ؛ ( کریکٹ ) گیند کا زمین پر ٹکر کھاکر یکبارگی اچھلنا ؛ جا پکڑنا ؛ جا لینا ؛ ٹکر کھاتے ہوئے جانا ؛ دھم سے ٹکرا جانا ؛ دھم سے ؛ زور سے ؛ یکبارگی -

**Bump**, *n.*: (۱) ٹکر ؛ دھکا ؛ چوٹ ( جس میں دھم سے آواز آے ) - (۲) گومڑا ؛ (علم کاسۂ سر) کھوپڑی ؛ دماغ کی خصوصیت جو اس ابھار سے معلوم ہوتی ھے - (۳) پچھلی کشتی کا اگلی کشتی کو چھولینا جس میں پچھلی کشتی کی جیت سمجھی جاتی ھے -

*b.-supper*: کشتی دوڑ کے جیتنے کی دعوت -

**Bump**, *n., & v. i.*: بگلے کی آواز ؛ بگلے کی سی آواز نکالنا

**Bumper**, *n.*: ( عامیانہ ) غیر معمولی طور پر ؛ بڑی یا وافر ؛ شراب کا لبریز گلاس ؛ دھکا ؛ ٹکر دینے والا ؛ ٹکرانے والا ؛ ( وست ) دو بازیوں کی متواتر جیت ؛ ( موٹر ) ٹکر روک ؛ بمپر

**Bumpkin**, *n.*: گنوار ؛ جھینپو ؛ گھامڑ -

**Bumptious**, *a.*: خر دماغ -

**bumptiously**, *adv.*: خر دماغی سے -

**bumptiousness**, *n.*: خر دماغی -

**Bumpy**, *a.*: روڑے دار ( رستہ یا سڑک ) ؛ گمڑے دار

**bumpiness**, *n.*: روڑے دار ہونا ؛ گمڑے دار ہونا

**Bun**, *n.*: (۱) میٹھا کلچا - (۲) بالوں کا جوڑا ( کلچے کی شکل کا ) -

*hot cross b.*: کلچا جس پر صلیب کا نشان بنا ہوتا ھے اور گڈ فرائی ڈے کو کھایا جاتا ھے -

**Bun**, *n.*: خرگوش یا گلہری ( کا شخصیت کا نام ) -

**Bunch**, *n.*: گچھا ؛ خوشہ ؛ جھنڈ ؛ گروہ - ( عامیانہ ) مٹھی؛ پنجہ -
*b. of fives*: خوشے دار ؛ پنجے دار -
**bunchy**, *a.*: گچھے یا خوشے بنانا یا بننا ؛ ( لباس ) سمیٹ
**Bunch**, *v. t. & i.*: لینا ؛ سپاہیوں کا گڈ مڈ ہوجانا ؛ اکٹھا ہونا -
**Buncombe**: دیکھو BUNKUM -
**Bund**, *n.*: بند ؛ پشتہ ( دریا ، تالاب وغیرہ کا ) -
*bundesrat* (*h*) ( **boondesraht**) , *n.*: جرمانی ریاستوں کي متفقہ کونسل -
**Bundle**, *n.*: پلندا ؛ پوٹلی ؛ گٹھری ؛ بنڈل ؛ گٹھر ؛ سوت کے بیس لچھوں کا گٹھا ؛ ریشے اور اعصاب کا لچھا -
**Bundle**, *v. t. & i.*: (۱) گٹھری باندھنا ؛ گٹھا بنانا وغیرہ - ( ۲ ) اوپر تلے پھینکنا ( کسی ظرف میں ) ؛ نکال باہر کرنا ؛ چلتا کرنا -
**Bung**, *n.*: ڈاٹ ؛ ڈٹا ؛ ( عامیانہ ) جھوٹ -
*b.-hole*: پیپے کا سوراخ -
**Bung**, *v. t.*: پیپے میں ڈاٹ لگانا -
*eyes bunged up*: چوٹ کی سوجن سے آنکھیں بند ہونا ؛ آنسو یا چیپڑ سے آنکھوں کا بند ہوجانا ؛ (عامیانہ ) پتھر پھینکنا -
**Bungalow**, *n.*: بنگلا -
**Bungle**, *v. i. & t., & n.*: اناڑی پن سے کام خراب کرنا ؛ کام بگاڑنا؛ پھوہڑ پنے سے کرنا ؛ ابتری ڈالنا ؛ بھونڈا کام ؛ گڑبڑ؛ ابتری -
**bungler**, *n.*: نا اہل ؛ اناڑی ؛ پھوہڑ -
**Bunion**, *n.*: پیر کے انگوٹھے کی سوجن -
**Bunk**, *n.*: دیوار سے لگا ہوا سونے کا تختہ ( جہاز وغیرہ میں ) -
**Bunk**, *v. i., & n., Do a b.*: رفو چکر ہوجانا ( عامیانہ ) -
**Bunker**,*n.& v. t.*: (۱) جہاز کی کوئلا کوٹھری - (۲) گولف کے میدان میں ریت بھرے گڑھے ؛ گیند کا ایسے گڑھے میں ڈالنا - (۳) (استعارتاً) مشکل میں پھنسا دینا -
**B unkum, -combe**, *n.*: وہ باتیں یا تقریر جو واہ واہ سننے کے لیے کی جاوے ؛ ڈھکوسلا ؛ فضول بکواس؛ ابلہ فریبی -
**Bunny**, *n.*: خرگوش کا پیار کا نام -
*b. -hug*: امریکی ناچ -
**Bunsen ('s)**, *a.*: ہائی دلبرگ کے پروفیسر بنسن کا ایجاد کیا ہوا چراغ -
**Bunt**, *n.*: باد بان یا ماہی جال کا جھولدار حصہ -
*b. -line*: وہ رسی جو باد بان چڑھانے کے لیے باد بان میں لگی رہتی ہے -
**Bunt**, *n.*: گیہوں روگ ؛ ایک روگ جو گیہوں میں لگ جاتا ہے -
**Bunting**, *n.*: (۱) چھوٹی چڑیوں کی ایک جنس- (۲) جھینگے کی قسم کا جانور -
**Bunting**, *n.*: جھنڈے ؛ جھنڈیاں ؛ باریک اونی کپڑا جس سے جھنڈیاں بنتی ہیں -
**Buoy ( boi )**, *n.*: " پیراک پیپا " پیپا جو جہازوں کو رستہ بتانے یا چٹانوں سے خبردار کرنے کے لیے سمندر میں کسی معین مقام پر ہر وقت تیرتا رہتا ہے -
*life-b.*: " ڈبن روک " ( وہ چیز جس کي مدد سے آدمی تیرتا رہے ) -
**Buoy**, *b. up v. t.*: ہمت بڑھانا ؛ قائم رکھنا ؛ سطح پر اُبھارنا ؛ تیرتے رکھنا-
*b.out* : سمندر میں پیراک پیپا لگانا ؛ رستہ بتانے کے لئے پیراک پیپوں کو نشان بنانا -
**Buoyage**, *n.* : پیراک پیپوں کی فراہمی -
**Buoyancy**, *n.* : لوچ ؛ لچک ؛ بحال ہونے کی صلاحیت ؛ تخفیف وزن ؛ ( ٹھوس اجسام کو پانی میں ڈالنے سے ) بحال رکھنے یا ابھارنے کی صلاحیت -
**Buoyant**, *a.* : بحالی کی صلاحیت رکھنے والا ( مزاج ، طبیعت ) ؛ لچکدار ؛ لوچدار ؛ تیرن ہار ؛ خوش مزاج -
**buoyantly**, *adv.* : آزادی سے ؛ آسانی سے ؛ خوشدلی سے -
**Bur, Burr**, *n.* : ( ۱ ) ایسے پودے جن کے پھول یا پھلیاں چمٹ جاتی ہیں؛ بلي ( گھاس ) - ( ۲ ) ہاپ کے پھول - ( ۳ ) ایسا آدمی جس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو -
**Burberry**, *n.* : برساتی ؛ باران کوٹ ؛ پن روک کپڑا ؛ " بر بری " نام کے کار خانے کا بنا ہوا -
**Burble**, *v.i.* : غصے سے کھولنا یا اونٹنا ؛ خوشی یا ہنسی ضبط کرنے سے بے چینی پیدا ہونا -
**Burbot**, *n.* : بام کی طرح کی ( پچکے ہوئے سر کی ) ایک مچھلی-
**Burden, Burthen**, *n* : بوجھ ؛ بار ؛ مصارف کا بار ؛ باربرداری ؛ جہاز کی گنجائش اور وزن؛ عذاب وغیرہ کی خبر ؛ وعید ( انجیل ) ؛ ٹیپ ؛ ٹیپ کا بند ؛ موضوع ( کتاب ، نظم وغیرہ کا ) ؛ اِستائی؛ ٹیک -
*b. of proof* : بار ثبوت -
**Burden, Burthen**, *v.t.* : لادنا ؛ بوجھ ڈالنا ؛ بار ڈالنا ؛ زیر بار کرنا ؛ دوبھر ہونا -
**Burdensome**, *a.* : تکلیف دہ ؛ دوبھر ؛ اجیرن -
**burdensomeness**, *n.* : بار ہونا -
**Burdock**, *n.* : گوکھرو کی قسم کا خاردار پودا -
**Bureau**, *n.* (pl.-*eaux*, pr.-oz.) : سرکاری محکمہ ؛ دفتر ؛ لکھنے کی بہت سے خانوں والی میز –
**Bureaucracy**, *n.* : عمال؛ متصدی پن ( ضرورت سے زیادہ ضابطہ کی پابندی ) ؛ مرکزیت ؛ دفتری حکومت -
**bureaucrat**, *n.* : ضابطہ پرست حاکم –
**bureaucratic**, *a.* : ضابطہ پرست -
**bureaucratically**, *adv.* : ضابطہ پرستی کے طور پر -
**bureaucratism**, *n.* : ضابطہ پرستی -
**bureaueratist**, *n.* : ضابطہ پرست -
**Burette**, *n.* : شیشے کا پیمانہ -
**Burgage**, *n.* : زمین اٹھانے کا قدیم دستور -
**Burgee**, *n.* : تفریحی کشتی کی جھنڈی -
**Burgeon, Bourgeon**, *n., & v.i.* : ( ۱ ) کوپل ؛ کلی - ( ۲ ) کلیانا ؛ کوپل پھوٹنا -
**Burgess**, *n.* : پارلیمنٹ میں کسی حلقۂ شہر یا یونیورسٹی کا نمائندہ ؛ ( قدیم تاریخ ) حقوق شہریت رکھنے والا ؛ شہری -
**Burgh**, *n.*. اِسکاٹستان کا شہر جس کو جملہ قانونی حقوق حاصل ہوں -
**Burgher**, *n.* : ( قدیم ) شہری -
**Burglar**, *n.* : سیندھ مار ؛ نقب زن –

**burglarious**, *a.* : نقب زن -
**burglariously**, *adv.* : نقب زنوں کی طرح سے -
**burglary**, *n.* : نقب زنی -
**Burgle**, *v.i.* & *t.* : چوری کرنا ؛ نقب لگانا -
**Burgomaster**, *n.* : ولندیزی شہروں میں صدر بلدیہ -
**Burgonet**, *n.* : ( تاریخ ) نقابدار خود -
**Burgoo**, *n.* : ( بحری ) دلیا -
**Burgundy**, *n.* : برگنڈی کی ارغوانی شراب -
**Burial** (be-), *n.* : جنازہ ؛ تدفین -
*b.-ground* : قبرستان -
*b.-service* : نماز جنازہ -
*Christian-b.* : عیسائی طریقے کی تجہیز و تکفین -
**Burin**, *n.* : منبت کاری کا اوزار -
**burinist**, *n.* : منبت کار -
**Burke**, *v.t.* : اِشاعت روک دینا ؛ معاملے یا خبر کو دبا دینا ؛ بات باہر نہ نکلنے دینا ؛ اِخفا کرنا -
**Burl**, *n.* & *v.t.* : گرہ کھولنا ؛ کپڑے یا اون کی گرہ -
**Burlap**, *n.* : موٹی کرمچ -
**Burlesque**, *a.* & *n.* & *v.t.* : ہنسی اُڑانے یا ہنسی مذاق کے لئے نقل کرنا ؛ ( *n.* ) نقل ؛ مضحک لفاظی ؛ بناوٹی متانت ؛ ( *a.* ) مزاحی ؛ تمسخر آمیز ؛ بناوٹی متانت والا ؛ ظریفانہ تصرف ؛ مضحکہ ( ادبی ) -
**Burlington House**, *n.* : لندن میں وہ عمارت جس میں رائل اکیڈیمی ، برٹش اکیڈیمی اور برٹش ایسوسی ایشن وغیرہ کے دفاتر ہیں -
**Burly**, *a.* : موٹا تازہ ؛ مستنڈا ؛ ہٹا کٹا -
**burliness**, *n.* : مٹاپا -
**Burman, Burmese**, *a.* & *n.* : برمی ؛ برمی زبان ؛ برما کا -
**Burn**, *n.* : ( اسکاٹستان اور شعر ) چھوٹا چشمہ -
**Burn**, *v.t.* & *i.* ( present & pp. burnt, burned ) : جلنا ؛ جلانا ؛ جلا دینا ؛ جل مرنا ؛ روشن کرنا ؛ روشن ہونا ؛ جلا کر بنانا ؛ جلا کر سوراخ کرنا ؛ چرکا لگانا یا دینا ؛ شعلہ اُٹھنا ؛ بھڑکنا ؛ دھکنا ؛ پکانے میں جل جانا یا جلا دینا ؛ ( تیزاب یا دوا سے بد گوشت وغیرہ کو ) جلانا ؛ جھلسنا ؛ چتیاں یا جھائیاں ڈال دینا ؛ سونلا دینا ؛ جلن یا سوزش ہونا یا پیدا کرنا ؛ آگ ہونا ( غصے وغیرہ سے ) ؛ جلنا جلانا ( حسد وغیرہ سے ) ؛ تڑپنا ( کسی خواہش کے پورا ہونے کے لئے ) -
*burn* : لگ بھگ پہنچ جانا ( پہیلی بوجھنے یا بچوں کے دوسرے کھیلوں میں ) -
*b. away, out* : جلا ڈالنا ؛ جل جانا -
*b. blue* : نیلی روشنی دینا -
*b. candle at both ends* : اسراف کرنا ( روپے ، قوت وغیرہ کا ) -
*b.-daylight* : دن دہاڑے دیا جلانا یعنی تضیع اوقات کرنا -
*b. down, low* : دھیمے دھیمے جلنا -
*b. in, into* : پتھر کی لکیر ہونا ؛ نقش فی الحجر ہونا -
*burning-glass* : آتشی شیشہ -
*b. one's boats* : کسی بڑے کام یا مہم کو اس طرح اپنے ذمے لینا کہ اُس سے پھرنے کی کوئی صورت باقی نہ رہے -
*b. one's fingers* : ویتھنے پتھاے نقصان اٹھانا ( معاملے میں مداخلت کر کے یا اپنی حماقت سے ) -
*b. person out* : آگ لگانا کسی کو باہر نکالنے کے لئے -
*b. the water* : مشعل کی روشنی ؛ مچھلی کا بھالوں سے شکار کرنا -
*b. up* : ( ۱ ) جلا ڈالنا - ( ۲ ) شعلے نکلنا ؛ بھڑک اُٹھنا -
*burnt almond* : پکا ہوا بادام ؛ شکر میں جلا کر بنایا ہوا -
*burnt child dreads fire* : دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے -
*burnt offering* : قربانی جو آگ پر کی جائے -
*ears b.* : یہ عقیدہ ہے کہ اگر کوئی یاد کرتا ہے تو کانوں میں جلن ہوتی ہے -
*money burns hole in pocket* : روپیہ صرف ہونے کے لئے تڑپ رہا ہے ؛ روپیہ پھلپھلا رہا ہے -
**Burn**, *n.* : داغ ؛ چھالا -
**Burner**, *n.* : لمپ کا کلہ ؛ جلانے والا -
**Burnet**, *n.* : صندلی رنگ کے پھولوں کی ایک قسم -
**Burning**, *a.* : تیز بو ( شکار کی ) ؛ جوش انگیز ؛ کھلا ہوا ؛ جلتا ہوا -
**Burnish**, *v.t.* & *i.* : صیقل کرنا ؛ جلا کرنا یا دینا ؛ اُجالنا ؛ جلا پانا -
**burnisher**, *n.* : صیقل گر -
**Burnous** (e) (-oos, ooz) *n.* : ( عربی ) عورتوں کا برقع -
**Burr**, *n.* : (۱) سلی ؛ سان کا پتھر ؛ سنگ فسان ؛ (۲) r کا حلقی تلفظ ( جو بالکل غ کے مشابہ ہوتا ہے ) ؛ غرغراھت ؛ گھر گھراھت - (۳) پتھر جو چکی کے پاٹوں کے لیے استعمال ہوتا ہے - (۴) دھات یا کاغذ پر کاٹنے سے جو نازک سی لکو بن جاتی ہے ؛ ( چاند یا ستارے کا ) ہالہ -
**Burr**, *v.t.* & *i.* : حلق سے آواز نکال کر بولنا ؛ r کی حلقی آواز نکالنا -
**Burrow**, *n.*, & *v.i.* & *t.* : بل میں گھس جانا ؛ بل یا بھٹ کھودنا یا بنانا یا اُس میں رہنا ؛ کھوج لگانا ؛ بھٹ ؛ بل -
**burrower**, *n.* : کرید کرنے والا ؛ کھودنے والا -
**Bursar**, *n.* : (۱) خزانچی ( خصوصاً کسی کالج کا ) (۲) اسکاٹستان کی جامعہ یا مدرسے کا وظیفہ خوار طالب علم -
**bursary**, *n.* : ( طالب علم کا ) وظیفہ -
**Bursarial**, *a.* : خزانچی یا خزانچی کے دفتر کے متعلق -
**Burst**, *v.t.* & *i.* ( *past* & *p.p.* burst ) : پھٹنا ؛ پھوٹنا ؛ پھوٹ کر اُڑ جانا ؛ اُڑا دینا ؛ پھٹ جانا ( رگ کا ) -
*b. a bloodvessel* : پھٹ جانا ( رگ کا ) -
*b. buttons with food* : کھاتے کھاتے بوتام ٹوٹ جانا -
*b. in* : گھس آنا ؛ مخل ہونا ؛ زبردستی توڑنا ( دروازہ ، قفل وغیرہ ) -
*b. into flame* : بھڑک اُٹھنا ( شعلے کا ) -
*b. into tears, out laughing* : رو پڑنا ؛ ہنس پڑنا -
*b. out* : زور سے بول اُٹھنا ؛ چلا اُٹھنا ؛ پھوٹ پڑنا ؛ یکایک ظاہر ہونا -
*b. sides with laughing* : ہنستے ہنستے پیٹ میں بل

پڑ جانا -
پھٹ جانا ؛ تھیر ہو جانا -

*b. up* :
*b. upon enemy's country* : - غنیم کے ملک پر تاخت و تاراج کرنا
*b. with a secret* : بات پیٹ میں نہ سمانا -
*b. with envy* : حسد سے جل بھن جانا -
*b. with food or emotion* : جذبات پھوٹ پڑنا ؛ ( کھانا ) حلق تک ہونا -
*b. with joy* : خوشی کے مارے پھولے نہ سمانا -
*sun, war, disease, b. out* : پھوٹنا ( وبا کا ) ؛ چھڑ جانا ( جنگ کا ) ؛ یکایک نمودار ہونا ( آفتاب وغیرہ کا ) -

**Burst,** *n.* : سرپٹ دوڑ ؛ طرارہ ؛ دھما کا ؛ تعریف کا شور یا نعرہ بلند ہونا ؛ بھڑک اٹھنا ( شعلے اور جذبات کا ) ؛ شق ہونا ؛ دور سے خرابی وغیرہ -

**Burthen** : دیکھو BURDEN -

**Bury,** *v.t.* : تجہیز و تکفین کرنا ؛ دور کردینا ؛ بھلا دینا ؛ گم نامی کے حوالے کر دینا ؛ سپرد خاک ( یا آب ) کردینا ؛ دفن کرنا ؛ دبا دینا ؛ مبتلا کرنا ؛ چھپالینا -
*b. alive* : زندہ دفن کرنا -
*burying-ground* : قبرستان -
*b. the hatchet* : ملاپ کرنا -
*to have buried* : سپرد خاک کر دینا -
**buried,** *p.t.* : ڈوبا ہوا ؛ غرق -

**Bus, B-,** *n.* (*pl.-es*), & *v.i.* : (عامیانہ) ہوائی جہاز؛ بس میں جانا - دیکھو OMNIBUS -

**Busby,** *n.* : ہزاروں اور توپ خانے والوں کی اونچی پر کی ٹوپی -

**Bush,** *n.* : (۱) جھاڑی ؛ جھاڑیوں کے جھنڈ - (۲) عشق پیچے کا گچھا جو پرانے زمانے میں شراب کشی کے کارخانے کی علامت سمجھی جاتی تھی - (۳) گھنے بال یا گھنی موچھیں - (۴) جنگل ؛ بن جتی زمین کا قبضہ -
*b.-fighter* : چور لڑائی لڑنے والا ؛ کہیں گاہ میں بیٹھ کر حملہ کرنے والا -
*b.-fighting* : چور لڑائی -
*b.-harrow* : (*vb.*) بڑا سراون جس میں لوہے کی سلاخیں لگی ہوتی ہیں اور اُن میں درختوں کی شاخیں رکھ دی جاتی ہیں ؛ اِس قسم کے سراون سے کام لینا -
*bushman* : جنوبی افریقہ کا قدیم باشندہ -
*b.-ranger* : آسٹریلیا کے جنگلوں کا ڈاکو -
*b.-rope* : - جنگلی انگور کی بیل جو درختوں پر لپٹی ہوتی ہے -
*beat about b.* : دیکھو BEAT *v.t. & i.* -
*good wine needs no b.* : مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید -
*take to the b.* : ڈاکو ہونا -
**bushmanship,** *n.* : آسٹریلیا کے جنگلوں کی سکونت یا سیاحت -

**Bush,** *v.t.* : ( دیکھو BUSH-HARROW ) ؛ زمین کے گرد جھاڑیاں لگانا تاکہ وہاں کوئی شکار نہ کرسکے -

**Bush,** *n.*, & *v.t.* : (۱) لوہے کا چھلا جو دھرے یا کسی سوراخ میں لگا ہوتا ہے - (۲) سوراخ دار ذات - (۳) چھلا یا ذات لگانا -

**Bushel,** *n.* : غلے کا پیمانہ ؛ آٹھ گیلن ( ۲۹ سیر ) -
*not hide light or candle under b.* : مثال قائم کرنا -
*measure others' corn by one's own b.* : اپنے نفس پر دوسروں کا قیاس کرنا -
**bushelful,** *n.* : بشل بھر -

**Bushido,** *n.* : جاپان کے فوجی جاگیرداروں کے آداب و اخلاق کا نظام -

**Bushy,** *a.* : گھنا ؛ جھاڑی دار -
**bushiness,** *n.* : گھنا پن -

**Business,** *n.* : ( متروک ) مصروفیت ؛ دیکھو BUSYNESS ) ؛ کام ؛ فرض منصبی ؛ دائرہ عمل ؛ غرض ( آنے کی ) ؛ پیشہ ؛ شغل ؛ کار و بار ؛ معاملہ (امور) ؛ ( جلسے کا ) ایجنڈا ؛ مشکل کام -
*b. end of tin tack* : کیل کی نوک -
*b. hours or hours of b.* : کاروبار کا وقت -
*b. man* : تاجر ؛ کاروباری آدمی ؛ معاملہ فہم -
*do one's b.* : کام تمام کرنا -
*go about your b.* : دفع ہو ؛ اپنا کام کرو -
*good b. !* : خوب ! -
*has no b. to.* : اُس کا کوئی حق نہیں ہے ؛ اُس کا مطلق دخل نہیں ہے -
*make it one's b. to* : کوئی کام اپنے ذمے لینا ؛ کسی کام میں ہاتھ ڈالنا -
*man of b.* : کارندہ ؛ مختار -
*means b.* : دل لگی نہیں ؛ مذاق نہیں ؛ کھیل نہیں -
*mind your own b.* : اپنے کام سے کام رکھو -
*on b.* : خاص مقصد یا ارادے سے ؛ کام سے -
*the b. of the day, meeting* : ایجنڈا ( جلسے کا ) -

**Business -like,** *a.* : مستعد ؛ عملی ؛ منظم ؛ معاملے کے ڈھنگ سے -

**Busk,** *n.* : (corset) دھات وغیرہ کی پٹی جو عورتیں اپنے پیش بند میں لگاتی ہیں -

**Buskin,** *n.* : اونچے تلے کا جوتا جو یونانی ایکٹر قد بڑھانے کے لیے پہنتا ہے ؛ گھٹنوں تک کا جوتا ؛ المیہ ؛ المیہ رنگ -
*put on the b.* : المیہ ناٹک لکھنا یا کرنا -
**buskined,** *a.* : ٹخنوں تک کا یا اونچے تلے کا جوتا پہنے ؛ المیہ رنگ میں -

**Buss,** *n.*, & *v. t.* : ( قدیم ) بوسہ ؛ بوسہ لینا -

**Bust,** *n.* : عورت کا سینہ ؛ نیم تصویر ؛ نیم مجسمہ ؛ جسم کے بالائی حصے کا بت یا مجسمہ ؛ جسم کا بالائی حصہ -

**Bust** : دیکھو BURST, *v. t. & i.*, & *n.* -

**Bustard,** *n.* : تغدار -

**Bustle,** *v. i. & t.* : دوسروں میں سرگرمی پیدا کرنا ؛ سرگرمی دکھانا ؛ دوڑ دھوپ کرنا -

**Bustle,** *n.* : ہل چل ؛ کھل بلی ؛ سرگرمی ؛ دوڑ دھوپ -

**Bustle,** *n.* : وہ کمانی جو میموں کے سائے کو پیچھے کی طرف پھلا رکھنے کے لیے لگاتے تھے -

**Busy,** *a.* : کام میں مصروف ؛ مشغول ؛ منہمک ؛ سرگرم ؛ ہل چل مچانے والا ؛ دخل در معقولات کرنے والا -
*b. -body* : فسادی ؛ مفسد ؛ خدائی فوجدار -

*b. idle ( ness )* : فضول کاموں میں مصروفیت ؛ بے مصرف مصروفیت -
**busily**, *adv.* : انہماک سے ؛ سر گرمی سے ؛ مصروفیت سے -
**Busy**, *v. t.*: مشغول رکھنا ؛ مشغول ہونا ؛ مصروف ہونا -
**Busyness**, *n.*: مشغولیت ؛ مصروفیت -
**But**, *adv., prep., negative rel. pron., subord. & coord. conj.*: پر ؛ لیکن ؛ مگر ؛ بغیر اِس کے ؛ سوا ؛ اگر ایسا نہ ہو تو ؛ صرف؛ علاوہ ازیں؛ بلکہ ؛ علاوہ ؛ بجز؛ جو؛ باایں ہمہ-
*b. for this*: اگر ایسا نہ ہوتا -
*b. then*: مگر یہ بھی تو ہے ؛ مگر اِس کے ساتھ ؛ مگر اِس کے مقابلے میں -
**But**, *n., & v. t.*: But کا استعمال کرنا -
*b. me no bb.*: اگر مگر نہ کیجیے -
**Butcher**, *n.*: گوشت فروش ؛ قصاب ؛ بوچڑ ؛ جلاد ؛ وہ ذی اقتدار جس نے بہتوں کی جانیں لی ہوں؛ سامن مچھلی کے پکڑنے کا چارا-
*b.'s bill* : جنگ کے مقتولوں کی فہرست -
*b. -bird*: قصائی چڑیا -
*b.'s -broom*: ایک خار دار سدا بہار پودا -
*the b., the baker, the candlestick-maker*: -ہر پیشے کے لوگ
**Butcher**, *v. t.*: (۱) خون بہانا ؛ ذبح کرنا - (۲) تنقید سے دھجیاں بکھیر دینا ؛ کتاب کا خون کرنا ( غلط سلط پڑھنے یا چھاپنے سے ) -
**Butcherly**, *a.*: خونی ؛ بے رحمانہ ؛ قصائی کا سا ؛ جلادانہ -
**Butchery**, *n.*: قتل ناحق؛ خونریزی؛ قصائی کا پیشہ؛ مسلخ؛ مذبح-
**Butler**, *n.*: خانساماں ؛ رکاب دار ؛ جمعدار
**Butt**, *n.*: پیپا ؛ شراب کا پیپا -
**Butt**, *n.*: (۱) کندا - (۲) تنے کا نچلا حصہ - (۳) پتے کا ڈنٹھل (۴) چپٹی مچھلیوں کی قسم - (۵) کمائی ہوئی کھال - (۶)سب سے موٹا چمڑا - (۷) وہ جگہ جہاں دو تختے جڑے ہوں - موٹا حصہ ؛ آخری حصہ -
*b. -end*:
*give fish the b.* : مضبوط گرفت کے لیے چھڑ کے موٹے سرے کو مچھلی کی طرف گھمانا -
**Butt**, *n.*: نشانہ ؛ چاند ماری ؛ ہدف ؛ ( جمع ) نشانے کا فاصلہ ؛ چاند ماری کا دھس دلبہ ؛ نقل محفل ؛ مدعا ؛ مقصد -
**Butt**, *v.i. & t.& n.*: کندا یا موٹا حصہ دیوار وغیرہ کے سہارے رکھنا؛ سرے ملنا ؛ ٹکر ؛ ٹکر مارنا -
**Butter**, *n.*: مکھن ؛ روغن جو مکھن سے مشابہ ہو ؛ چکنی چپڑی باتیں ؛ روغن تاز ( ملنا ' چاپلوسی ' خوشامد )
*b. -&- eggs*: ایک قسم کا پودا جس میں ہلکے اور گہرے زرد رنگ کے پھول ہوتے ہیں -
*b. -bean*: سیم کی پھلی کی ایک قسم
*b. -boat*: ساس ( انگریزی شوربے ) کا تونگا -
*butterbur*: بڑی نرم پتیوں والا ایک پودا -
*buttercup*: ایک قسم کا پیالہ نما پھول والا پودا -
*b. -fingers, fingered*: ایسا آدمی جس کی انگلیوں سے کوئی چیز تھامی نہ جا سکے -
*b. -knife*: مکھن نکالنے کی چھری -
*buttermilk*: چھاچھ -
*b. -nut*: شمالی امریکہ کے ایک گری دار پھل کا درخت -
*b. -print*: مکھن کی ٹکیا پر نشان ڈالنے کا چھاپہ یا ٹھپا -
*b. scotch*: ایک قسم کی مٹھائی ؛ ٹونی -
*butterwort*: دلدل کا ایک پودا جس کے پھول اور پتے گداز ہوتے ہیں-
*look as if b. would not melt in mouth*: مصنوعی متانت ؛ بناوٹی شرمیلا پن -
*melted b.* مکھن آٹے وغیرہ کا شوربا -
**butteriness**, *n.*: دھنیت ؛ چکنا پن ؛ چکنائی -
**buttery**, *a.*: چکنا چپڑا -
**Butter**, *v. t.*: مکھن لگانا ؛ مکھن میں پکانا ؛ چاپلوسی کرنا -
*b. up*: چکنی چپڑی باتیں کرنا ؛ روغن تاز ملنا -
*fine words b. no parsnips*: خالی خولی باتوں سے کام نہیں بنتا -
**Butterbump**, *n.*: دیکھو -BITTERN, & BUMP, *n., & v.i.*
**Butterfly**, *n. & a.*: تتلی؛ تتری؛ متلون شخص ؛ چھچھورا -
*b.-nut,-screw* : ایسا پیچ یا ڈھبری جس میں گھمانے کے لئے تتلی کے سے پر بنے ہوں -
*break b. on wheel* : دیکھو -BREAK, *v. t. & i* :
**Butterine**, *n.* : مصنوعی مکھن -
**Butteris**, *n.* : نعل بند کا سم کاٹنے کا چھرا -
**Buttery**, *n.* : کالجوں وغیرہ کا مودی خانہ -
*b. -hatch* : Buttery کی کھڑکی جس میں سے گھی مسالا وغیرہ دیا جاتا ہے -
**Buttock**, *n.*: پٹھے کا گوشت ؛ کشتی کا ایک پیچ ؛ سرین؛ چوتڑ
**Buttock**, *v. t.* : ( پیچ ) کولھے پر لاد کے دے مارنا -
**Button**, *n.* : ( ۱ ) بوتام ؛ بٹن - ( ۲ ) کلی ؛ غنچہ ( ۳ ) بے کھلی کھمبی ؛ کو کر متا - ( ۴ ) لبلبی ؛ بٹن ؛ گھنٹی ( جیسے برقی گھنٹی میں ) - ( ۵ ) چٹخنی - ( ۶ ) کوئی چھوٹی سی گول چیز - ( ۷ ) بعض پودوں کے نام کا جز - ( ۸ ) فینسنگ کی تلوار جس کی نوک پر ٹوپی سی لگی رہتی ہے ( شمشیر زنی کی مشق ) -
*b. boot* : بٹن دار جوتے -
*buttonhole* : کاج ؛ پھول جو بوتام کے کاج میں لگاتے ہیں ؛ ( استعارتاً ) دھن تنگ -
*buttonhook* : بٹن لگانے کا ہک -
*boy in bb.* : وردی پوش کم سن خدمت گار -
*take by the b.* : روکنا -
*touch the b.* : ایک معمولی سے اشارے سے بڑے بڑے کاموں کا عمل میں آنا -
**buttoned**, *a.* : بوتام دار؛ بٹن دار -
**buttonholer**, *n.* : کوٹ یا واسکٹ کا بٹن پکڑکے روکنے والا ؛ خواہ مخواہ روک کے باتیں کرنے والا
**buttonless**, *a.* : بے بوتاموں کا ؛ بے بٹن کا -
**buttonlessness**, *n.* : بے بٹن کا ہونا -
**Button**,*v.t.&i.* : لباس کے اندر کوئی چیز رکھ کر بٹن لگانا ؛ بٹن لگانا ؛ بٹن ٹانکنا -
**Buttons**, *n.* : وردی پوش کم سن خادم -
**Buttony**, *a.* : بوتاموں سے آراستہ ؛ پہاڑ کا آگے کو نکلا ہ

کو زخمی کرلیتا ھے ) -

**capping,** *n.*: ٹوپی یا شام ( لگانا ) ؛ چوٹی پر ھونا؛ سبقت لے جانا جوابی فقرے یا لطیفے میں -

**Capability,** *n.*: (۱) قابلیت ؛ لیاقت ؛ بل ؛ زور ؛ طاقت ؛ مقدور - (۲) جوھر ؛ استعداد ؛ صلاحیت -

**Capable,** *a.*: (۱) اثر قبول - (۲) قابل ؛ لایق ؛ موزوں- (۳) کرگزرنے والا ( بڑے کام کا ) - (۴) جوھر قابل -

**capably,** *adv.*: قابلیت سے ؛ لیاقت سے -

**Capacious,** *a.*: کشادہ ؛ فراخ ؛ چوڑا ؛ چکلا ؛ وسیع ؛ لمبا چوڑا -

**capaciousness,** *n.*: کشادگی ؛ فراخی ؛ وسعت -

**Capacitate,** *v. t.*: (۱) قابل بنانا ؛ لایق بنانا - (۲) ( قانوناً ) حقدار بنانا -

**Capacity,** *n.*: (۱) گنجایش؛ سمائی؛ وسعت؛ ظرف؛ جگہ- (۲) قابلیت؛ استعداد؛ ذھن کی رسائی- (۳) (طبیعیات) حرارت ( برق وغیرہ کی)؛ صلاحیت ؛ گنجایش ؛ کسی ظرف کا اندرونی حجم - (۴) حیثیت ؛ مرتبہ ؛ عہدہ ؛ درجہ - (۵) قانونی حق -

*measure of c.*: تر چیزوں کے پیمانے ؛ گنجایش کے پیمانے -

**Cap-a-pie,** *adv.*: سراپا؛ سر سے پاؤں تک؛ از سرتاپا (مسلح، تیار) -

**Caparison,** *n., & v. t.*: (۱) گھوڑے کا ساز ؛ زین پوش ؛ جھول- (۲) گھوڑے کو آراستہ کرنا ؛ جھول ڈالنا - (۳) ساز و سامان -

**Cape,** *n.*: بے آستین کی قبا -

**caped,** *a.*: بے آستین کی قبا پہنے -

**Cape,** *n. & a.*: (۱) بینئی کوہ ؛ راس ؛ گردن زمین ؛ جیسے ؛ راس اُمید وغیرہ - (۲) ( مختصر ) کیپ کالونی یا وھاں کی پیداوار -

*C. boy*: جنوبی افریقہ کی دوغلی نسل کا باشندہ -

*C. wine*: کیپ کالونی کی شراب -

**Caper,** *n.*: (۱) کبار ؛ جنوبی یورپ کی خاردار جھاڑی - (۲) (جمع) اس کی کلیاں جن کا اچار بنتا ھے -

**Caper,** *n., & v. i.*: (۱) اُچھل کود ؛ کود پھاند ؛ کلیل ؛ جست - (۲) عجیب و غریب کارروائی - (۳) کودنا ؛ اُچھلنا ؛ ناچنا کودنا؛ کھیلنا کودنا ؛ کُدکڑے مارنا ؛ جست لگانا -

*cut a c., cc.*: اُچھلنا ؛ کودنا وغیرہ -

**Capercailye, -cailzie,** *n.*: جنگلی مرغ -

**Caperer,** *n.*: (۱) ( اسم فاعل ) اُچھلنے کودنے والا وغیرہ - (۲) ایک قسم کی تتری -

**Capful,** *n.*: ٹوپی بھر -

*c. of wind*: ھوا کا جھونکا -

*capias,* *n.*: پروانۂ گرفتاری ؛ وارنٹ -

**Capillarity,** *n.*: (طبیعیات) شعریت؛ شعری جذب و دفع کی طاقت-

**Capillary,** *a. & n.*: (۱) بال کا ؛ شعری ؛ مثل شعر یا بال کے - (۲) عروق شعریہ -

*c. attraction*: شعری جذب -

*c. repulsion*: شعری دفع -

**Capital,** *n.*: راس؛ عمود ؛ ستون کا بالائی حصہ ؛ سرستون؛ کارنس-

**Capital,** *a. & n.*: (۱) سنگین ؛ سزاے موت کا مستوجب (جرم) - (۲) سخت مضر ؛ نقصان رساں- (۳) شروع کا حرف - (۴) خاص - (۵) اھم ؛ ممتاز ؛ درجۂ اول کا ؛ عمدہ ؛ عظیم ؛ اعلی ؛ بطور کلمۂ تحسین اظہار خوشنودی کے لیے- (۶) اصلی ؛ اصل سرمایہ -

*c. error*: سخت غلطی ؛ مہلک غلطی -

*c. fund*: راس المال ۔ سرمایۂ ابتدای ؛ اصل پونجی -

*c. letter*: بڑا حرف -

*c. manor*: جاگیر خاص جو بادشاہ سے حاصل ھو -

*c. messuage*: وہ مکان جس میں جاگیر دار خود رھے اور جس میں کئی شاگرد پیشوں کے مکانات ھوں -

*c. punishment*: سزاے موت -

*c. offence*: سنگین جرم -

*c. sentence*: سزاے موت -

*c. town* or *city*: پاے تخت ؛ دارالسلطنت ؛ راجدھانی ؛ دارالحکومت ؛ صدر مقام ضلع -

*circulating* or *floating c.*: اصل دائر ؛ سرمایہ دائر -

*fixed c.*: اصل قائم -

*make c. out of*: فائدہ یا انتفاع حاصل کرنا -

**capitally,** *adv.*: نہایت اچھی طرح سے ؛ بآئین شایستہ ؛ باسلوب احسن -

**Capitalism,** *n.*: سرمایہ داری ؛ اصول سرمایہ داری ؛ اصل شاھی -

**Capitalist,** *n.*: سرمایہ دار -

**capitalistic,** *a.*: سرمایہ دارانہ -

**Capitalize,** *v.t.*: ( ۱ ) بطور اصل کے استعمال کرنا ؛ اصل بنانا- ( ۲ ) قیمت مشخص کرنا -

**capitalization,** *n.*: تشخیص قیمت ؛ اصل بنانا -

**Capitate (d),** *a.*: سر والا ؛ گچھے دار -

**Capitation,** *n.*: محصول ( فی کس ) -

*c. grant*: انعام ؛ امداد ( فی کس ) -

**Capitol,** *n.* (*Capitoline hill* or *Capitoline*): ( ۱ ) ھیکل کاپیٹول ؛ کوہ ٹارپی ان پر رومی مندر بنام جیوپیٹر دیوتا- ( ۲ ) (امریکا) کانگریس کے اجلاس کا مکان ؛ اجلاس گھر -

**Capitular,** *a.*: ( ۱ ) پادریوں کی انجمن کے متعلق - ( ۲ ) (عضویات) سر استخوانی یعنے ھڈی کے نکلے ھوئے سرے کے متعلق -

**Capitulary,** *n.*: مجموعۂ قوانین ، خصوصاً فرنگی بادشاھوں کے -

**Capitulate,** *v.i.*: اِطاعت قبول کرنا ؛ ھتیار ڈال دینا ؛ چند شرائط پر ھتیار رکھ دینا ؛ قلعہ دے دینا -

**Capitulation,** *n.*: ( ۱ ) عنوان بندی - مشروط اطاعت ؛ معاھدہ-

*the capitulations*: سابق میں ترکی میں غیر ملکیوں کو جو مراعات یا اِمتیازات حاصل تھے ؛ مراعات خصوصی ؛ امتیازات خصوصی -

**Capon,** *n.*: خصی مرغا -

**caponize,** *v.t.*: خصی کرنا -

**Caponier,** *n.*: قلعہ کی خندق پر چھت دار رستہ -

*caporal,* *n.*: فرانسیسی تمباکو -

**Capot,** *n., & v.t.*: ( پکے ) ( انگریزی کھیل میں ) ایک ھی کھیلنے والے کا تمام بازی جیت لینا ؛ اس طرح کسی کے مقابلے میں جیتنا -

**Capote,** *n.*: سپاھیوں، مسافروں کا کلاہ دار لبادہ ؛ چغہ ؛ عبا -

**Capric,** *a.*, **Capric acid**: ( کیمیا ) کیپرک ترشہ جو ناریل کے تیل یا مکھن وغیرہ سے حاصل ھوتا ھے -

**Caprice,** *n.* : (۱) وھم ؛ وسواس ؛ تلون ؛ ترنگ ؛ من کی موج ؛ لہر ؛ ماشہ تولہ ہونا - (۲) لہری پن ؛ تلون مزاجی ؛ وھمی پن - (۳) (فنون لطیفہ وغیرہ میں) تخیل کی جولانی ؛ تخیل کاری -

**Capricious,** *a.*: لہری ؛ موجی ؛ وھمی ؛ وسواسی ؛ متلون ؛ ماشہ تولہ ؛ من موجیا -

**capriciously,** *adv.*: تلون مزاجی سے -

**capriciousness,** *n.* : لہری پن ؛ تلون مزاجی -

**Capricorn,** *n.*: (۱) برج جدی ؛ مکر - (۲) منطقۃالبروج کا دسواں برج -

*Tropic of C.*: خط جدی -

**Caprification,** *n.* : انجیر پزی ؛ انجیروں کو کیڑے لگا کر قبل از وقت پکانا -

**Caprine,** *a.* : مثل گوسفند کے ؛ گوسفند کا ؛ بکری کی مانند ؛ بز صفت ؛ بز صورت -

**Capriole,** *n.*, & *v.i.* : اچھل کود (خاص کر گھوڑے کا ایک ھی جگھ اچھلنا کودنا) -

**Caproic,** *a.* : (کیمیا) کیپروک ترشہ جو کیپروک اور بیوٹیرک ترشوں کے ساتھ مکھن وغیرہ میں پایا جاتا ھے -

**Caps.** : " کپیٹل لیٹرس " کا مختصر یعنے انگریزی کے بڑے حروف ؛ مطبع والوں کو اس نشان سے ھدایت دی جاتی ھے کہ وہ بڑے حروف استعمال کریں -

**Capsicum,** *n.* : لال مرچ کی قسم کے پودے ؛ خشک کی ھوئی اور پسی ھوئی لال مرچ -

**Capsize,** *n.*, & *v.t.* & *i.* : الٹنا (جہاز کشتی کا) ؛ اوندھا ھونا ؛ اوندھا کرنا ؛ پلٹنا -

**capsizal,** *n.* : اُلٹاو -

**Capstan,** *n.*: (جہاز) لنگر کا چرخ -

**Capsule,** *n.* : (۱) (عضویات) جھلی دار لفافہ یا غلاف ؛ غلاف ؛ لفافہ - (۲) (نباتیات) خشک بیج کا خانہ جو پکنے پر کھل جاتا ھے ؛ قبہ ؛ تودا - (۳) (کیمیا) تبخیر کے لئے اُتھلی تشتری - (۴) (طب) گولیاں رکھنے کی جھلی کی ڈبیا ؛ جھل ڈبی (ج) ؛ درجک ؛ بوتلوں کی دھاتی ٹوپی -

**capsular,** *a.* : غلافی ؛ تودیا وغیرہ -

**capsuliform,** *a.* : قبہ نما -

**Captain,** *n.* : (۱) سردار ؛ لیڈر ؛ قائد - (۲) (بڑی فوج) کپتان ؛ (بحری) جنگی جہاز کا کپتان ؛ جہاز کپتان - (۳) تجارتی جہاز کا کپتان یا افسر اعلیٰ ؛ نا خدا - (۴) کار نوال انگلستان کی کانوں کا منیجر - (۵) فور مین ؛ مستری - (۶) جمعدار - (۷) کھیلوں میں کسی فریق کا کپتان -

*C. of the Fleet* : بحری فوج کا ایڈجوٹنٹ جنرل ؛ کسی خاص جہاز پر سر ملاح -

**captaincy, captainship,** *nn.*: کپتان کا عہدہ ؛ کپتانی -

**captainless,** *a.* : بے سردار ؛ بے کپتان -

**Captain,** *v.t.* : کپتان بننا ؛ رھنمای کرنا ؛ قیادت کرنا -

**Captation,** *n.* : عوام فریب ، ابلہ فریب دلائل کا اِستعمال -

**Caption,** *n.* : (۱) قانونی گرفتاری - (۲) (قانون) کسی دستاویز پر تصدیق یا منسلکہ صداقت نامہ - (۳) (امریکا) کسی مضمون ، باب ، کتاب کا عنوان -

**Captious,** *a.* : تکراری ؛ حجتی ؛ نکتہ چین ؛ حرف گیر ؛ معترض ؛ عیب جو ؛ مغالطہ آمیز -

**captiously,** *adv.* : معترضانہ ؛ عیب جویانہ ؛ نکتہ چینی سے -

**captiousness,** *n.* : عیب بینی ؛ خوردہ گیری ؛ اعتراض ؛ عیب جوئی ؛ نکتہ چینی -

**Captivate,** *v.t.* : مرہ لینا ؛ موھنا ؛ دل لے لینا ؛ فریفتہ کرنا ؛ لبھانا -

**captivation,** *n.* : دل ربائی ؛ دل فریبی ؛ دلبری -

**Captive,** *a.*, & *n.* : (۱) قیدی ؛ اسیر ؛ گرفتار ؛ مبتلا ؛ شیدا ؛ فریفتہ ؛ مفتوں ؛ محبوس ؛ پا بستہ ؛ مقید - (۲) قیدی کا ؛ قیدی کے مثل ؛ اسیرانہ -

*c. balloon* : زمین بندھا غبارہ ؛ زمین بستہ غبارہ -

*lead, take, hold, c.* : قید میں رکھنا ؛ قیدی بنانا -

**Captivity,** *n.* : اسیری ؛ قید ؛ گرفتاری -

**Captor,** *n.* : اِنعام جیتنے والا ؛ گرفتار کنندہ ؛ پکڑنے والا -

**captress,** *n.* : اِسم مونث (مذکورہ بالا لفظ کی تانیث) ۔

**Capture** (-tsher) *n.*, & *v.t.* : (۱) گرفتاری ؛ قبضہ ؛ فتح ؛ تسخیر - (۲) مال غنیمت ؛ قیدی ؛ بندی ؛ یغما ؛ لوٹ - (۳) پکڑنا ؛ گرفتار کرنا ؛ سر کرنا ؛ فتح کرنا -

**capturer,** *n.* : گرفتار کنندہ ؛ فاتح ؛ سر کرنے والا -

**Capuchin,** *n.* & *a.* : (۱) سنہ ۱۵۲۸ ع کے نئے قاعدہ کے بموجب فرانسسکی پادری - (۲) زنانہ لبادہ اور ٹوپی ؛ کا پوچن -

*C. monkey, pigeon* : بندر ، کبوتر کی قسم جن کے سر کے بال یا پر مثل پادریوں کی ٹوپی کے ھوں ؛ کلغی دار بندر یا کبوتر -

*caput mortuum,* *n.* : فضلہ ؛ فضول ؛ بے مصرف ؛ ناکارہ -

**Capybara,** *n.* : کیپی بارا ؛ جنوبی امریکا کا ایک جانور سور کی قسم کا -

**Car,** *n.* : (۱) گاڑی ؛ رتھ - (۲) (امریکا) ریل کا ڈبا - (۳) (اِنگلستان) بھاری بوجھ کے لئے چھکڑے - (۴) غبارہ میں نیچے کا لٹکن جس میں مسافر بیٹھتے ھیں ؛ غبارے کا جھولا -

*carman* : گاڑی بان ؛ موٹرڈرائیور یا شوفر ؛ باربردار -

*c. of Juggernaut* : (۱) جگناتھ کا رتھ - (۲) (مجازاً) کسی عقیدے یا مذھب کی کورانہ تقلید -

*c. of the sun* : موکب شمس -

*jaunting c.* : ائرستان میں ھلکی دو پہیہ گاڑی ؛ ائرستانی گاڑی -

*triumphal c.* : وہ رتھ جس میں رومی فاتح بعد فتح شہر روم میں داخل ھوتے تھے ؛ جلوسی رتھ -

**carful,** *n.* : گاڑی بھر ؛ کھیپ بھر -

**Carabineer, Carb-,** *n.* : قرابین والا سپاھی ؛ قرابینچی -

*The Carabineers* : چھٹا ڈریگوں گارڈس ؛ ایک انگریزی رسالہ -

**Caracal,** *n.* : قراقلق ؛ قراقل ؛ سیاہ گوش کی ایک قسم -

**Caracol (e),** *n.*, & *v.i.* : (۱) کاوہ - (۲) کاوہ کاٹنا (گھوڑے یا آدمی کا) -

**Carafe,** *n.* : قرابہ ؛ شیشے کی صراحی ؛ مینا ؛ گلابی -

**Caramel,** *n.* : (۱) شراب میں رنگ دینے کے لئے جلی ھوئی شکر ؛ سوختہ شکر - (۲) ایک قسم کی مٹھائی -

**Carapace,** *n.* : کھپرا ؛ قشریوں کا اوپری خول

**Carat,** *n.* : سونے اور جواھرات تولنے کے لئے وزن ؛ قیراط ؛ خالص سونا ۲۴ قیراط مانا جاتا ھے -

**Caravan,** *n.* : (۱) کارواں ؛ قافلہ مسافروں یا سوداگروں یا حاجیوں کا - (۲) بند گاڑی ؛ خانۂ رواں ( خصوصاً جانور خانہ ) -

**Caravanserai,-sera,-sary,** *n.* : کارواں سرائے -

**Caravel, Carvel,** *n.* : ( تاریخی ) پندرھویں سے سترھویں صدی عیسوی تک اسپینی یا پرتگالی چھوٹے تیز جہاز ؛ کرول -

**Caraway,** *n.* : زیرہ ؛ زیرۂ رومی ؛ کراویا ( ع ) -

**Carb-,Carbo-** : کاربن کا اختصار -

  **carbide,** *n.* : عموماً کیلشیم کاربائڈ جس سے بائسکل کے لیمپ جلتے ھیں ؛ کاربائڈ -

**Carbine, Cara-,** *n.* : قرابین -

**Carbohydrate,** *n.* : کاربوھائیڈریٹ : ( کیمیا ) آکسیجن اور ھائیڈروجن کے ساتھ کاربن کا مرکب -

**Carbolic,** *a.*,**Carbolic acid** : ( کیمیا ) کاربولک ترشہ ؛ صابن وغیرہ -

  **carbolize,** *v.t.* : کاربولک ملانا ؛ کاربولک سے بھرنا -

**Carbon,** *n.* : (۱) ( کیمیا ) کوئلے کی اصل ؛ کاربن ؛ ادھاتی عنصر جو ھیرے، کوئلے وغیرہ کی شکل میں پایا جاتا ھے ؛ کاربولک ایسڈ گیس اور دیگر نامیاتی مرکبات میں پایا جاتا ھے - (۲) ( برق ) برقی لیمپوں میں کاربن کا قلم جس سے روشنی حاصل ھوتی ھے -

  **c.-*paper*** : خطوط وغیرہ کی نقل لینے کے لئے مسالہ دار کاغذ ؛ کاربن کاغذ ؛ نقل گیر کاغذ -

  *c. printing, process* : کاربنی طباعت -

  **carbonate,** *n.* : کاربن کا مرکب ؛ کاربونیٹ -

**Carbonaceous,** *a.* : کوئلے کا ؛ مثل کوئلے کے ؛ کاربن دار ؛ کاربنی ؛ فحمی ؛ زغالی -

*carbonari, n.* : جمہوری انقلاب پسندوں کی خفیہ جماعت نپولین کے زمانے میں -

**Carbonate,** *v. t.* : ( کیمیا ) کاربونیٹ بنانا ؛ کاربونک ترشے یا گیس سے بھرنا -

**Carbonic,** *a.* : ( کیمیا ) کاربنی -

  *c. acid (gas)* : کاربونک ترشہ گیس جو سانس کے ساتھ باھر نکلتی ھے اور عموماً کاربن کے جلنے سے پیدا ھوتی ھے -

**Carboniferous,** *a.* : کاربن زا ؛ کاربن زاد ؛ کاربن پیدا کرنے والا ؛ زغال آور -

  *c. age, era, period* : کاربنی عہد، دور یا زمانہ -

  *c. strata, system, formation* : ( ارضیات ) کاربنی طبقہ ، نظام ؛ قدیم سرخ پتھر کی تہ کے اوپر کا طبقہ ؛ عہد اول کا طبقہ ، نظام یا تہ -

**Carbonize,** *v.t.* : (۱) کاربن بنانا - (۲) کوئلہ کر دینا - (۳) نقلیں اتارنے کے لئے کاغذ پر کاربن لگانا ؛ کاربن ملنا -

  **carbonization** *n.* : کاربن سازی ؛ کاربن مالی

**Carborundum,** *n.* : کرندہ ؛ کاربن اور سلی کن کا مرکب جس سے رگڑ کر پالش کرتے ھیں -

**Carbuncle,** *n.* : ( قدیم ) سرخ جواھر ؛ جیسے لال ، یاقوت ، شب چراغ وغیرہ ؛ ( جدید ) تامڑا ؛ ( طب ) پھوڑا ؛ لال چمکتا ؛ دنبل ؛ راج پھوڑا -

  **carbuncled,** *a.* : لال یا شب چراغ سے جڑا ھوا ؛ چمکتا دار ؛ دنبل دار -

  **carbuncular,** *a.* : دنبل آسا -

**Carburet,** *v.t.* : کیمیاوی طریقے پر کسی عنصر کا کاربن کے ساتھ ملانا ؛ کاربن آمیزی ؛ کاربن سے بھرنا -

  **carburettor,carburetter,** *n.* : (طبیعیات) کلساز؛ کاربن کار-

**Carcass,**-ase, *n.* : ( ۱ ) لاشہ ؛ لاش ؛ لوتھ ( لیکن اب حقارت کے طور پر استعمال ھوتا ھے ) ؛ جانور کی بے سری لاش - (۲) (قصابوں کی اصطلاح ) سر، دست وغیرہ کے بغیر جانور کا دھڑ - ( ۳ ) جسم خواہ مردہ یا زندہ ؛ لاش - ( ۴ ) (کسی مکان ، جہاز وغیرہ کا ) ڈھانچہ - ( ۵ ) ( فوج ) عمارتوں کے جلانے کے لئے توپ کا آتش گولہ -

  *to Save* one's *C.* : اپنی جان بچانا -

**Card**.*n.v.t.* : ( ۱ ) دھننا ؛ دھنکنا - ( ۲ ) تومنا ؛ کھولنا - ( ۳ ) اون صاف کرنے کا کنگھا - ( ۴ ) کنگھی سے چھیلنا ؛ تکلیف دینا -

  *carding-machine* : مندف ؛ دھنکنے کی مشین ؛ دھنکی -

  *c.-thistle* : ایک قسم کا چھوٹا پودا -

**Card,***n.*,Playing-card : ( ۱ ) تاش ؛ پتے - ( ۲ ) موٹے کاغذ کا ٹکڑا ؛ کارڈ ؛ پٹھا ؛ دفتی - ( ۳ ) کرکٹ کھیل یا گھڑ دوڑ کا پرو گرام یا اوقات نامہ - ( ۴ ) دیوار یا کھڑکیوں پر آویزاں کرنے کے لئے چھپا ھوا یا لکھا ھوا اشتہار -

  *c.-basket,-rack* : ملاقاتی کارڈ رکھنے کی پٹاری یا ڈبہ ؛ کارڈ گیرہ ( ج ) -

  *cardboard* : دفتی ؛ پٹھا -

  *c.-case* : ملاقاتی کارڈ کا خانہ ؛ کارڈ دان ( ج ) -

  *cards* : تاش بازی -

  *C.-sharper* : عیار تاش باز -

  *c. up* one's *sleeve* : محفوظ داو ؛ آخری داو -

  *admission-c.* : داخلے کا ٹکٹ -

  *Christmas c.* : کرسمس کارڈ -

  *collecting-c.* : کارڈ یا رقعہ جس پر خیراتی کاموں میں چندہ دینے والوں کے نام لکھے جائیں ؛ خیرات نامہ -

  *correct c.* : کرکٹ کھیل یا گھڑ دوڑ کا پروگرام یا اوقات نامہ -

  *Correspondence-c.* : سادہ کارڈ ( خط و کتابت کا ) -

  *court-c.* : ( تاش میں ) بادشاہ ، بیگم ، غلام -

  *house of cc.* : پادر ھوا منصوبہ ؛ گھروندا ؛ کاغذ کی ناو ؛ نقش بر آب -

  *knowing c.* : راز داں شخص ؛ واقف حال -

  *leave a c. on* : ملاقات کے عوض کارڈ چھوڑ دینا -

  *make a c.* : پتا چل کر ھاتھ بنالینا -

  *on the cc.* : ممکن ؛ اغلب ؛ احتمالی -

  *post-c.* : پوسٹ کارڈ ؛ کارڈ -

  *queer c.* : عجیب شخص -

  *speak by the c.* : صحت کے ساتھ کہنا -

  *sure, safe, doubtful, &c., c.* : یقینی ، کامیاب ، غیر یقینی ، منصوبہ ، تدبیر وغیرہ -

ٹھیک وھی بات جس کی توقع ہو -

*the c.*: منصوبہ ' تدبیر ترک کردینا ؛ ظاہر کردینا -

*throw up, show* one's *cc.*:

*visiting-c.*: ملاقاتی کارڈ -

*wedding c.*: رقعۂ شادی -

**Cardamom**, *n.*: اِلائچی -

**Cardiac**, *a.* & *n.*: (۱) قلبی ؛ متعلق بہ قلب ؛ فواد دی ؛ متعلق بہ دل - (۲) متعلق بہ فم معدہ - (۳) مفرح دل ؛ مقوی -

*c. symptoms*: علامات مرض قلب -

**Cardigan**, *n.*: آستین دار یا بغیر آستین کے بنی ہوئی اونی بڑی واسکٹ -

**Cardinal**, *a.* & *n.*: (۱) اصلی ؛ بنیادی ؛ اہم ؛ افضل - (۲) کرد نال - (۳) گہرے سرخ رنگ کا - (۴) عورتوں کی چھوٹی قبا ( پہلے سرخ ہوتی تھی ) - (۵) چھوٹی سرخ رنگ کی چڑیا - (۶) (حیوانیات) دریچی ( bivalve ) کے قبضے سے متعلق-

*c. church*: صدر گرجا ؛ روم کا سب سے بڑا گرجا جس کے ماتحت بقیہ گرجے ہوا کرتے تھے -

*c.-flower*: سرخ لوبےلیا پھول -

*c. numbers*: عدد ذاتی ؛ جیسے : ایک ' دو ' تین وغیرہ -

*c. points*: چہار سمت : شمالی ' جنوبی ' مشرقی ' مغربی -

*c. virtues*: خلق عظیم ؛ اچھے اخلاق ؛ چار فطری اور تین دینی نیکیاں ( دیکھو VIRTUE ) -

*c. winds*: چو سمتی ہوا ؛ چوبای ہوا -

**cardinalate**, *n.*: عہدۂ کارد نال ؛ کاردنالی -

**cardinally**, *adv.*: بحیثیت کارد نال -

**cardinalship**, *n.*: کارد نالی -

**Cardio-**: جز ترکیبی بمعنی قلبی -

**Cardoon**, *n.*: ہاتھی چوک کی قسم کا ایک پردا -

**Care**, *n.*: (۱) فکر ؛ تردد ؛ اندیشہ ؛ پروا ؛ اعتنا - (۲) موقع فکر ؛ تردد یا تشویش - (۳) غور و خوض ؛ احتیاط ؛ خبر داری ؛ چوکسی ؛ ہوشیاری - (۴) محافظت ؛ معرفت - (۵) فرائض ؛ ذمہ داری -

*c.-laden, -worn*: متفکر ؛ پریشان ؛ متردد -

*c/o or c. of*: بہ توسل ؛ بوساطت ( پتا لکھنے میں ) -

*cc. of state*: فرائض حکومت ؛ حکومت کی ذمے داریاں -

*c.-taker*: وہ شخص جو مالک ( خصوصاً مکان کے مالک ) کی عدم موجودگی میں مکان وغیرہ کی نگرانی کرے؛ کارندہ؛ نگران-

*have the, take, c. of*: خبر لینا؛ خبر گیری کرنا ؛ پرداخت کرنا ؛ غور و پرداخت کرنا -

*in, under,* one's *c.*: کسی کے زیر نگرانی ؛ زیر پرداخت ؛ زیر حفاظت -

*take, have a, c.*: خبر دار ؛ ہوشیار ( ہو ) ؛ حذر -

**Care**, *v. i.*: (۱) متفکر ہونا ؛ متردد ہونا ؛ پریشان ہونا ؛ پروا کرنا؛ سوچ میں ہونا - (۲) ( بچوں ' بیماروں وغیرہ کے لئے ) کھانا یا ملازم وغیرہ مہیا کرنا ؛ تیمار داری کرنا - (۳) چاہنا ؛ پیار کرنا ؛ عزت کرنا ؛ لحاظ کرنا ؛ خاطر میں لانا ؛ خیال کرنا (نفی کے ساتھ یا نفی کے معنوں میں) (۴) رضامند یا آمادہ یا خواہش مند ہونا-

*c. a pin, a damn, a farthing*: پروا کرنا ؛ لحاظ کرنا ؛ خیال کرنا ؛ اِلتفات کرنا ( عموماً نفی کے ساتھ ) -

*do you c. to try them?*: کیا آپ اِن کے آزمانے کے لئے آمادہ' رضامند یا خواہش مند ہیں ؟؛ کیا آپ کو اِن کے آزمانے میں کچھ عذر ہے ؟-

*I don't c. if I do*: مجھے اِس کام میں کچھ عذر نہیں -

*should not c. to be seen with him*: اِس کے ساتھ دیکھا جاؤں تو مضائقہ نہیں یا ہرج نہیں -

**Careen**, *v. t.* & *i.*: (۱) جہاز کو مرمت کے واسطے ایک پہلو کے بل کر دینا تاکہ دوسرے پہلو کی مرمت ہو - (۲) ایک طرف کردینا یا ہوجانا -

**Careenage**, *n.*: (۱) مرمت جہاز - (۲) خرچۂ مرمت؛ مرمت کرنے کی جگہ؛ مرمت خانہ -

**Career**, *n.*, & *v. i.*: (۱) رفتار ؛ دوڑ دھوپ ؛ رو - (۲) چال ؛ روش - (۳) ( کسی جماعت ' اُصول یا قوم کی ) ترقی و نشو و نما (۴) معاش ؛ ذریعۂ معاش - (۵) تیز چلنا ؛ اندھا دھند جانا ؛ بے دھڑک جانا -

*in full, mid, & c., c.*: پورے عروج یا زور پر ؛ دوران سعی میں -

**Careful**, *a.*: (۱) متردد ؛ فکر مند - (۲) خبر دار ؛ ہوشیار ؛ با ہوش ؛ آگاہ ؛ چوکس - (۳) پر احتیاط ؛ احتیاط آمیز ؛ جس سے فکر یا احتیاط ظاہر ہو -

**carefully**, *adv.*: خبر دارانہ ؛ ہوشیارانہ ؛ فکر مندانہ ؛ متردانہ ؛ فکرو احتیاط سے ؛ ہوشیاری سے ؛ خبر داری سے -

**carefulness**, *n.*: فکر مندی ؛ تردد ؛ ہوشیاری ؛ احتیاط -

**Careless**, *a.*: (۱) سہل انگار ؛ لا پروا ؛ لا اُبالی - (۲) بے فکر ؛ بے خبر ؛ غافل ؛ بے احتیاط ؛ بے توجہ - (۳) غیر صحیح ؛ انکل پچو -

**carelessly**, *adv.*: بے پروائی ' بے خبری ' بے احتیاطی ' غفلت سے -

**carelessness**, *n.*: بے پروائی ؛ بے فکری ؛ بے احتیاطی ؛ غفلت ؛ تغافل ؛ بے خبری ؛ کوتاہی ؛ سہل انگاری -

**Caress**, *n.*, & *v. t.*: (۱) دلار ؛ پیار ؛ چمکار ؛ لاڈ پیار ؛ پچکار ؛ ناز وادا؛ ملاطفت؛ ملاعبت؛ اِختلاط ؛ چوما چاٹی؛ بوسہ بازی- (۲) دلار کرنا : پیار کرنا ؛ چمکارنا ؛ گلے لگانا ؛ چھاتی سے لگانا ؛ ہاتھ پھیرنا؛ بوسہ لینا ؛ نازبرداری کرنا ؛ چوما چاٹی کرنا -

**caressingly**, *adv.*: دلار سے ؛ پیار سے ؛ گلے لگاکر ؛ ہاتھ پھیر کر -

**Caret**, *n.*: خارجہ (ج)؛ نشان (٨) جو سطر کے نیچے لگا دیتے ہیں جس سے ظاہر ہو کہ لفظ رہ گیا ہے -

**Cargo**, *n.*: بار جہاز ؛ جہاز کی بھرتی؛ کھیپ ؛ لداو -

**Carib**, *n.* & *a.*: امریکا کے جنوبی جزائر کا باشندہ ؛ کریب -

**Caribou, -boo**, *n.*: شمالی امریکا کا برنستانی ہرن -

**Caricature**, *n.*, & *v. t.*: (۱) لولو (ج) ؛ کسی شخص یا چیز کے نمایاں خاصے کو لے کر تصویر ' تحریر یا بیان کے ذریعے خاکہ اُڑانا - (۲) لولو بنانا ؛ خاکہ اُڑانا ؛ گدا بنانا -

**caricaturable**, *a.*: لولو بنانے کے قابل -

**caricaturiste**, *n.*: ہزال ؛ ہزلیہ یا مسخریہ تصویر بنانے والا ؛ خاکہ اُڑانے والا -

*caries*, *n.*: هڈی کا سڑنا یا گلنا ؛ کیڑا لگنا ؛ هڈی میں ناسور ؛ بوسیدگی ؛ فساد عظم ؛ بوسیدگیٔ اُستخواں -

*carillon*, *n.*: (۱) گھنگرو باجا ؛ گھنٹوں کا ساز جو هاتھ سے یا کل سے بجایا جاوے- (۲) وہ دھن جو ایسے باجے سے بجائی جاوے-

*carina*, *n.*: ( حیوانیات اور نباتیات ) کوهانیہ ؛ پشتے کی شکل کی ساخت -

**carinal**, *a.*: پشتہ نما ساخت یا تعمیر -

**carinate**, *a.*: پشتہ نما ؛ پشتہ آسا -

**Carious**, *a.*: بوسیدہ ؛ سڑا هوا ( دانت یا هڈی ) -

**Carking**, *a.*: جاں گسل ؛ روح فرسا ؛ جاں گداز -

**Carl ( e )**, *n.*: شخص ؛ آدمی ؛ مرد آدمی -

**Carline**, *n.*: (۱) ضعیفہ ؛ پیر زال ؛ بڑھیا - (۲) اونٹ کٹارا یا بھوت کٹیا کی قسم کا ایک پودا -

**Carlism**, *n.*: کرلاسیت ؛ اسپین کے بادشاہ چارلس چہارم کے دوسرے بیٹے-ڈان کرلاس کی طرف داری -

**Carlist**, *n.*: کرلاسی -

**Carlovingian, Carolingian**, *a.* & *n.*: کرلاونجی ؛ شارلی‌مان فرانسیسی بادشاہ کے قائم کردہ یا دوسرے فرانسیسی بادشاهوں کے متعلق یا اِس کا ممبر ( ۱۷۹۵ - ۱۸۸۰ ع ) -

**Carlowitz**, *n.*: کارلوونزی ( دریاے ڈینوب پر ایک مقام ) ؛ کارلوونز کی بنی هوئی شراب -

**Carlton Club**, *n.*: انگلستانی رجعتیوں کی خاص انجمن ؛ کارل ٹن کلب -

**Carlylism**, *n.*: کار لائلیت ؛ کار لائل مشہور انگریزی انشا پرداز کے اصول ' اسلوب بیان و دیگر تصنعات -

**Carlylean, Carlylian**, *aa.*: کار لائلی -

**Carlylese**, *a.* & *n.*: کار لائلیہ ؛ کار لائلیے -

**Carmagnole**, *n.*: سنہ ۱۷۹۳ ع میں فرانسیسی اِنقلاب پسندوں کا ناچ گانا -

**Carmelite**, *n.* & *a.*: (۱) راهب کار ملی ؛ راهبوں کا ایک سلسلہ جن کو سفید راهب بھی بوجہ سفید لبادہ پہننے کے کہتے تھے ؛ اس سلسلے کے متعلق ؛ کار ملی ( راهب ) - (۲) نفیس اون عموماً خاکی رنگ کی کار ملی اون -

**Carminative**, *a.* & *n.*: (۱) دافع ریاح ؛ کا سر ریاح ؛ بارهون- (۲) کاسر ریاح دوا -

**Carmine**, *n.* & *a.*: (۱) نہایت گہرے سرخ رنگ ؛ قرمزی رنگ - (۲) گہرے سرخ رنگ کا ؛ قرمزی رنگ کا -

**Carnage**, *n.*: قتل و قتال ؛ خونریزی ؛ کشت و خون -

**Carnal**, *a.*: (۱) بدنی ؛ نفسانی ؛ حیوانی - (۲) دنیاوی ؛ مادی ؛ نا پاک - (۳) شہوت پرست ؛ شہوتی ؛ شہوانی ؛ نفسانی ؛ بھوگی -

**carnalism, carnality**, *nn.*: نفسانیت ؛ شہوت پرستی ؛ شہوت ؛ مستی -

**carnalize**, *v. t.*: محولذات کرنا ؛ شہوانی لذات یا نفسانی خواهشات سے بھودینا -

**carnally**, *adv.*: شہوت پرستانہ ؛ شہوت پرستی سے -

**Carnation**, *n.* & *a.*: گلابی پیازی رنگ ؛ سرخ گلابی ؛ پیازی سرخ -

**Carnation**, *n.*: پنک کی قسم کا پھول

**Carnelian**: دیکھو CORNELIAN -

**Carnify**, *v. t.* & *i.*: لحمانا (ح) ؛ هڈی ' پھیپڑے وغیرہ کو گوشت یا عضلات میں تبدیل کرنا -

**carnification**, *n.*: تلحم -

**Carnival**, *n.*: ایک عیسائی تہوار ؛ لینٹ سے قبل کا هفتہ یا نصف هفتہ ؛ رومن کیتھولک ملکوں میں اِس تہوار کا جشن ؛ قرنوال ؛ جشن عیش و عشرت ؛ رنگ رلیاں -

*c. of bloodshed*: کسی چیز ( مثلاً خونریزی ) میں دل کھول کر حصہ لینا ؛ خونریزی کا جشن -

*carnivora*, *n.*: گوشت خوار جانور ؛ درندے -

**Carnivore**, *n.*: گوشت خوار جانور یا پودا -

**Carnivorous**, *a.*: گوشت خوار -

**Carny,-ey**, *v. t.*: ( روزمرہ ) پھسلانا ؛ اینٹھنا ؛ دم دینا -

**Carob**, *n.*: اسپین لی وانت من ' ایک درخت کی سینگ کی شکل کی پھلی ؛ خروبہ ؛ خرنوب -

**Carol**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) خوشی کا گیت خواہ اِنسان کا یا پرند کا ' بالخصوص عیسائیوں کے بڑے دن یا عید کا گیت؛ نغمہ؛ گیت - (۲) نغمہ سرای کرنا ؛ الا پنا ؛ خوشی کا گیت گانا -

**caroller**, *n.*: خوشی کا گیت گانے والا ؛ الاپنے والا ؛ نغمہ سرا ؛ زمزمہ سنج -

**Caroline**, *a.*: شارل مینی یا شارل مان کے متعلق؛اِنگلستان کے شاہ چارلس اول و دوم کے زمانے کا -

**Carolingian**: دیکھو CARLOVINGIAN -

**Carom**, *n.*: دیکھو CANNON, *n.* -

**Carotid**, *a.* & *n.*: (۱) اِن دونوں شریان کے متعلق جن کے وسیلے سے خون دماغ تک پہنچتاهے؛ متعلق بہ شریان سباتی - (۲) شریان سباتی -

**Carouse**, *v. i.*, & *n.*: دت کے شراب پینا؛کثرت سے پینا ؛ بدمست هونا ؛ بدمستی ؛ مے نوشی ؛ سیہ مستی ؛ بلا نوشی -

**carousal**, *n.*: بدمستی ؛ مے نوشی ؛ سیہ مستی ؛ بلا نوشی -

**Carp**, *n.*: کارپ ؛ سیم ماهی ؛ ایک قسم کی مچھلی جو عموماً تالابوں میں پائی جاتی هے -

**Carp**, *v. i.*: عیب چینی ؛ حرف گیری ؛ نکتہ چینی ؛ خوردہ گیری کرنا ؛ کھوٹ نکالنا ؛ مین میخ نکالنا -

*carping criticism*: حرف گیری ؛ نکتہ چینی ؛ عیب جوی -

*carping tongue*: حرف گیر ؛ معترض ؛ عیب جو ؛ نکتہ چین -

**Carpal**, *a.*: کلائی کے متعلق -

**Carpel**, *n.*: (نباتیات) بقچہ؛ نباتات کے اندام نہانی کا خانہ خواہ ایک هویا کئی -

**carpellary**, *a.*: بقچی -

**Carpenter**, *n.*, & *v. i.* & *t.*: (۱) بڑھئی ؛ نجار - (۲) بڑھئی کا کام کرنا ؛ بنانا -

*c.-ant*: چیونٹی جو درخت میں سوراخ کردیتی هے -

*c.-bee*: آل ؛ مکھی جو درخت میں سوراخ کردیتی هے -

*c.-scene*: پیش پردہ ؛ نجار پردہ -

**carpentry**, *n.*: نجاری ؛ بڑھئی کا کام ؛ نجار -

**Carpet, *n.*, & *v.t.* :** (۱) قالین ؛ غالیچہ ؛ بساط ؛ فرش - (۲) پھولوں کا تختہ ؛ سبزی کا فرش - (۳) فرش بچھانا ؛ قالین بچھانا - (۴) (نوکر وغیرہ کو) کمرے کے اندر بلا کر جھڑکنا ؛ زجر و توبیخ کے لیے کمرے کے اندر بلانا -

*c.-bag* : خورجی -

*c.-bagger* : (۱) اُمید وار اِنتخاب - (۲) پر گاوں کا سیاسی ہنگامہ آرا -

*c.-bed* : چمن کی کیاری ؛ خیابان ؛ تختہ -

*c.-dance* : برجستہ ناچ ؛ سادہ ناچ ؛ وہ ناچ جس کے لیے پہلے سے کوئی تیاری نہ ہو -

*c.-knight* : (۱) شیرقالین ؛ محرم کے سپاہی ؛ گھرپیٹھے کے سورما ؛ چاردیواری کے سورما ؛ وہ سپاہی جو کبھی میدان جنگ میں نہ گیا ہو اور اپنے گھر میں آسائش سے بسر کرتا ہو ؛ گھر کا مرد ؛ گھر کا شیر - (۲) زن فریب ؛ اِستری موہن -

*c.-rods* : قالین گیر (ج) ؛ لکڑی یا دھات کے وہ ڈنڈے جو زینے کے قالین کو اپنی جگہ قائم رکھتے ہیں -

*c.-snake* : اسٹریلیا کا ایک قسم کا رنگین سانپ -

*on the c.* : زیرغور ؛ زیربحث -

**carpeting, *n.* :** فرش کا کپڑا -

**carpetless, *a.* :** بے قالین ؛ بے فرش -

**Carphology, *n.* :** حالت ہذیان میں بستر کو نوچنا کھسوٹنا ؛ بحرانی حرکت -

**Carpo-:** (تشریح) کارپس کا مختصر بطور جز ترکیبی بمعنی کلائی -

**Carpo-:** (نباتیات) یونانی لفظ کارپاس کا مختصر بطور جزترکیبی بمعنی پھل -

**carpology, *n.* :** پھلوں کا علم ؛ ثمریات -

*carpus, n.* : (تشریح) جسم کا وہ حصہ جو ہاتھ کو بازو سے ملاتا ہے ؛ اِنسان میں کلائی ؛ گھوڑے وغیرہ میں ٹخنہ ؛ کلائی ؛ پہنچا ؛ بندِدست ؛ رسغ الید -

**Carriage, *n.* :** (۱) باربرداری ؛ حمالی - (۲) ڈھلوائی ؛ خرچہ باربرداری - (۳) بندوبست ؛ اہتمام ؛ اِنصرام (کسی کار عظیم مہم یا کارخانہ کا) - (۴) پاس ہونا ؛ منظور ہونا (پارلیمنٹ میں کسی تجویز کا) - (۵) چال ؛ ڈھنگ ؛ وضع ؛ قطع ؛ انداز ؛ روش - (۶) گاڑی (آدمیوں کی سواری کے لیے) - (۷) مشین کا وہ حصہ جو دوسرے حصوں کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر کرسکے ؛ پھسلنا حصہ -

*c. & pair* : بگھی جوڑی دار -

*c.-dog* : چتّی دار دلمیشیا کا کتا -

*c.-drive* : باغات وغیرہ میں گاڑی کے لئے سڑک ؛ گاڑی روش -

*c.-free* : بے محصول ؛ محصول ادا شدہ -

*c.-forward* : محصول طلب ؛ محصول ادا نہ شدہ -

*gun-c.* : توپ کی گاڑی ؛ توپ گاڑی ؛ گاڑی جس پر توپ چڑھی ہوتی ہے -

**carriageful, *n.* :** گاڑی بھر -

**carriageless, *a.* :** بغیر گاڑی کے ؛ بغیر محصول کے -

**Carriageable, *a.* :** گاڑیوں کے گذر کے قابل (سڑک) ؛ گاڑی گذر سڑک -

**Carrickbend, *n.* :** (بحری) ایک قسم کی گرہ یا جوڑ ؛ کرک جوڑ -

**Carrier, *n.* :** (۱) بار بردار ؛ بار کش ؛ لے جانے والا ؛ پارسل چھکڑے پر کرایہ سے لے جانے والا ؛ چھکڑے والا ؛ حامل ؛ ناقل - (۲) حمال ؛ قلی ؛ مزدور ؛ بار بردار - (۳) بائسکل کا وہ حصہ جس پر اسباب یا سامان رکھ سکتے ہیں ؛ بار گیر -

*c.-nation* : تاجر قوم ؛ تجارت پیشہ قوم جو دوسری قوموں کی طرف سے بحری تجارت کرے -

*c.-pigeon* : نامہ بر کبوتر -

*common c.* : (قانون) وسائل نقل و حمل -

**Carriole, *n.* :** (۱) ایک آدمی کے لئے چھوٹی کھلی گاڑی ؛ ٹمٹم - (۲) ڈھکا ہوا ہلکا چھکڑا - (۳) کناڈا کی برفانی گاڑی -

**Carrion, *n.* & *a.* :** (۱) مردار ؛ سڑا ہوا گوشت ؛ مرا ہوا ڈھور ؛ لاشہ - (۲) ملغوبہ ؛ فضلہ ؛ اوجھڑی ؛ گندگی ؛ آلائش - (۳) سڑا ؛ متعفن ؛ گھناونا ؛ مکروہ -

*c.-crow* : مردار خور ؛ ایک قسم کا کوا جو مردار کھاتا ہے ؛ مردار خور کوا -

**Carronade, *n.* :** چھوٹی بڑے دہانے کی جہازی توپ ؛ کرانی توپ -

**Carrot, *n.* :** گاجر ؛ گزر -

**carrots, *n.* :** (جمع) سرخ بال ؛ سرخ بالوں والا آدمی ؛ للسرا -

**carroty, *a.* :** سرخ بالوں والا ؛ للسرا (ج) -

**Carry, *v.t.* & *i.* :** (۱) لے جانا ؛ لے چلنا ؛ ڈھونا (گاڑی جہاز وغیرہ کے ذریعے) ؛ ہاتھ لے جانا ؛ پہنچانا (خبر وغیرہ کا) - (۲) (حساب میں) ایک عدد کا اعلی درجہ میں لے جانا ؛ حاصل گننا ؛ اپنا خیال دوسروں کے دلوں پر بٹھادینا - (۳) گولی وغیرہ کا ٹپہ یا مار ہونا - (۴) لے جانا ؛ پہنچانا ؛ کام دینا (سفر خرچ وغیرہ کا) ؛ کافی ہونا (روپیہ وغیرہ کا سفر میں) - (۵) جیتنا ؛ سر کرنا ؛ فتح کرنا - (۶) منوانا ؛ تسلیم کرالینا - (۷) پہننا ؛ پاس رکھنا (ہتھیار ، گھڑی وغیرہ) ؛ دلالت کرنا ؛ مضمر رکھنا - (۸) سہارنا ؛ تھامنا ؛ بوجھ اُتارنا ؛ بوجھ سنبھالنا -

*c. all before one* : سبقت لے جانا ؛ بازی لے جانا -

*c. away* : آپے سے باہر کردینا ؛ (بحری) ٹوٹ پھوٹ کا خسارہ ہونا ؛ رو میں بہالے جانا -

*c. conviction* : اپنا خیال دوسرے کے ذہن نشین کرنا -

*c. corn* : غلہ برداری ؛ کھیت سے کھلیان تک غلہ لے جانا -

*c. fortress* : قلعہ فتح کرنا ؛ سر کرنا -

*c. hearers with one* : زور تقریر سے سامعین کو اپنی طرف کرلینا ؛ ترغیب دینا ؛ ہم خیال بنانا -

*c. into effect* : تعمیل کرنا ؛ بجا لانا ؛ پورا کرنا ؛ عمل میں لانا -

*c. it off well* : مرعوب نہ ہونا ؛ متاثر نہ ہونا (شبہ ، اِلزام وغیرہ سے) -

*c. it, the day* : جیتنا (اِنعام کا) ؛ سر کرنا ؛ کامیاب ہونا -

*c. modesty to excess* : حیا کو حد سے زیادہ بڑھانا ؛ حیا میں مبالغہ کرنا -

*c. off* : لے بھاگنا ؛ بھگا لے جانا ؛ جیتنا ؛ قابل گزر بنانا ؛ مارڈالنا -

*c. on* : چلاتے رہنا ؛ جاری رکھنا ؛ اِنتظام کرنا (کار و بار کا) ؛ (روز مرہ) عجیب برتاو کرنا -

*c. one back* : زمانہ ماضی کی یاد کرنا -

*C. one's body, head, one self* : خاص انداز میں رکھنا ؛

جسم سر وغیرہ کو ایک خاص انداز میں رکھ کر چلنا ؛ اپنے کو لئے ہوے چلنا -

*c.* one's *point, a motion, bill*: اپنی تجویز ، تحریک یا مسودۂ قانون منظور یا پاس کرالینا -

*c. on with*: ( روز مرہ ) ڈورے ڈالنا ؛ عشق بازی کرنا ؛ نخرے بازی کرنا ؛ عشوہ گری کرنا -

*c. out*: تعمیل کرنا ؛ بجا لانا ؛ عمل میں لانا -

*c. over*: دوسرے دن پر فروخت کے لئے اٹھا رکھنا -

*c. over, forward*: ( سیاق ) میزان ماسبق نئے صفحے یا نئے حساب میں درج کرنا -

*c. sword*: تلوار کو سلامی کی وضع میں رکھنا -

*c. through*: مشکلوں اور دقتوں سے صاف نکل آنا ؛ نکال لے جانا ؛ انجام کو پہنچانا ؛ تکمیل کرنا -

*c. weight*: مساوی کرنے کے لئے بوجھ بڑھا دینا ( گھڑ دوڑ میں ) ؛ گھڑ دوڑ میں ہیٹا رہنا ؛ پیچھے رہ جانا -

*c. weight, authority*: باوقعت یا باوقار ہونا ؛ صاحب اثر ہونا ؛ وزن رکھنا -

*c. with* one: یاد رکھنا -

*fetch & c.*: ہاتھ کے نیچے ہونا ؛ پیش دست ، پیش خدمت ہونا -

*loans c. interest*: قرضے پر سود لگتا ھے یا چڑھتا ھے -

*principles c. consequences*: اصول کے عواقب ہوتے ہیں ؛ اصول عواقب رکھتے ہیں -

**Cart,** *n., & v.t. & i*: ( ۱ ) چھکڑا ؛ گاڑی ( بھاری وزن کے لئے ) - ( ۲ ) گاڑی یا چھکڑے پر لاد کے لے جانا ؛ چھکڑے پر کام کرنا ؛ ( عامیانہ ) کسی کھیل وغیرہ میں آسانی سے ہرا دینا

*c.-horse*: لدو گھوڑا یا ٹٹو -

*c.-ladder*: چھکڑے کا کٹہرا جس سے چھکڑے کی گنجائش کو کھینا بڑھاسکتے ہیں -

*c.-load*: چھکڑا بھر ؛ گاڑی بھر ؛ کھیپ -

*c.-road, -way*: چھکڑے کی سڑک جو سواری گاڑی کے کام کی نہ ہو ؛ کچی سڑک -

*c.-wheel*: چھکڑے کا پہیا ؛ مجازاً بڑا سکہ -

*c.-whip*: چھکڑے کا لمبا اور بھاری کوڑا -

*c.-wright*: چھکڑا بنانے والا ؛ چھکڑا ساز ؛ تمتم -

*dog - c.*: ڈاک لانے اور لے جانے کی گاڑی -

*mail-c.*: اُلٹا سمجھنا ؛ اُلٹی بات کرنا ؛ اثر

*put c. before horse*: کو علت گرداننا ؛ گھوڑے کے آگے گاڑی ؛ گھوڑے کے دم میں لگام ؛ اُلٹی گنگا بہانا -

*spring-c.*: کمانی دار سواری گاڑی -

*turn c. -wheel*: قلا بازی کھانا ( بچوں کا سڑکوں پر ) -

**cartage,** *n.*: بار برداری ؛ چھکڑے کا کرایہ -

**carter,** *n.*: گاڑی بان ؛ بہلی بان ؛ چھکڑے وان -

**cartful,** *n.*: چھکڑا بھر ؛ پوری کھیپ -

**Carte, quarte,** *n.*: ہول ؛ ہول کا پینترا -

*carte blanche, n.*: ( ۱ ) دستخط کرکے سادہ کاغذ دے دینا کہ جو جی چاہے لکھ لو - ( ۲ ) اختیار کلی ؛ سیاہ سفید کا اختیار -

**Carte -de -visite,** *n.*: فوٹو جس کی تقطیع $2\frac{1}{2} \times 3\frac{1}{2}$ انچ ہو ؛ چھوٹا فوٹو کارڈ -

**Cartel,** *n.*: ( ۱ ) مبارزت نامہ ؛ تحریری دعوت مبارزت - ( ۲ ) بندی بدل نامہ ؛ قیدیوں کا آپس میں بدلنے کا عہد و پیمان بھاو سبھا ؛ چیزوں کی قیمتیں طے کرنے کے لئے کارخانہ

*kartell*: داروں کی انجمن -

**Cartesian,** *a. & n.*: کارتیسی ؛ ڈی کارت مشہور فرانسیسی حکیم ( ۱۵۹۶ تا ۱۶۵۰ ع ) اُس کے فلسفے یا اُس کے ریاضیاتی قاعدوں کا پیرو یا اُن کے متعلق -

**Cartesianism,** *n.*: ڈی کارت کا فلسفہ ؛ کارتیسیت -

**Carthusian,** *a. & n.*: ( ۱ ) سنہ ۱۰۸۶ ع میں راہب برونو کے قائم کردہ سلسلۂ راہبان کے متعلق ؛ اِس سلسلے کا رکن یا ممبر ؛ کارتھوزی - ( ۲ ) کارتھوزی خانقاہ کے مذھب یا مدرسے کے متعلق ؛ اِس مدرسے کا ممبر -

**Cartilage,** *n.*: ( ۱ ) ذوی الفقرات یعنی ھڈی دار جانوروں میں مضبوط و لچک دار بافت ؛ غضروف - ( ۲ ) کُرکُری ھڈی ؛ کری ؛ مرمری ھڈی ؛ چبنی ھڈی -

*tempory c.*: بچوں کی دودھیا ھڈی جو بعد میں پکی ھڈی بن جاے ؛ عارضی غضروف -

**cartilaginoid,** *a.*: مثل غضروف کے ؛ غضروف آگین ؛ کرکری سا -

**Cartilaginous,** *a.*: کری کا ؛ مرمری ھڈی کا ؛ کریلا ؛ کرکریلا ؛ غضروفی -

*c. fish*: کرکری مچھلی ؛ ایک قسم کی مچھلی جس کا ڈھانچہ کرکرا ہو -

**Cartography,** *n.*: نقشہ کشی ؛ علم ترتیب نقشہ جات ؛ نقشہ نگاری - رسام ؛ نقشہ کش ؛ نقشہ نگار -

**cartographer,** *n.*:

**cartographic ( al ),** *aa.*: نقشہ کشی کے متعلق ؛ نقشہ نگاری کے متعلق ؛ رسامی -

**Cartomancy,** *n.*: تاش فال ( ج ) ؛ تاش جوتش یعنے تاش کے ذریعے پیشین گوئی کرنا -

**Carton,** *n.*: بلزی ؛ گلزی ؛ چاند یعنے چاند ماری کی تختی پر سفید قرص -

**Cartoon,** *n., & v. i. & t.*: ( ۱ ) موٹے کاغذ پر خاکہ - ( ۲ ) پورے صفحے کی تصویر خصوصاً سیاسی جو پنچ اخباروں میں ہوتی ھے ؛ کارٹون ؛ پنچہ وار تصویر - ( ۳ ) کارٹون بنانا -

**cartoonist,** *n.*: کارٹون نگار -

**Cartouche ( -oosh ),** *n.*: ( ۱ ) ستون کی کارنس پر بیل - ( ۲ ) تختی جس پر ستونی بیل بنی ہو یا جو اِس انداز کی بنائی گئی ہو کہ اُسے زیبائش یا کتبہ لکھنے کے لئے استعمال کریں ؛ بیاض ؛ بیل تختی - ( ۳ ) ( اثر ) شکبہ ( ج ) ( شاہی کتابہ + بیضوی + ہیروغلیفی ) ؛ بیضوی حلقہ جس پر خط تصویری میں مصری بادشاہوں وغیرہ کے نام اور خطاب درج ہوں - کارتوس -

**Cartridge,** *n.*:

*c. -belt*: کارتوس پیٹی ( جس میں کارتوس رکھنے کے خانے بنے ہوتے ہیں ) -

*c. -paper*: ( ۱ ) دبیز کاغذ ؛ کارتوس بنانے کا کاغذ - ( ۲ ) نقشہ کشی اور مضبوط لفافوں کے بنانے کا کاغذ -

*ball c.*: گولی کا کارتوس -

*blank c.*: بلا گولی کا کارتوس ؛ خالی کارتوس -

**Cartulary,** *n.*: (۱) مسلوں کا دفتر - (۲) رجسٹر -

**Caruncle,** *n.*: گوشت کا لٹکا ہوا حصہ ؛ دھتّہ ؛ گندمہ ؛ لحیمہ -

**Carve,** *v. t.& i.*: (۱) کاٹنا - (۲) تراش کر شکل بدل دینا - (۳) نقش و نگار کھود کر مزین کرنا؛ منبت کاری کرنا - (۴) کھاتے وقت گوشت کاٹنا - (۵) چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا۔

*c. in*: نقش کرنا؛ کھود کر بنانا -

*carving-knife*: چھری؛ سکین؛ کارد -

*c. on*: نقش و نگار کھودنا؛ منبت کاری کرنا؛ کسی چیز پر کھود کر نقش بنانا؛ کندہ کرنا -

*c. one's way*: اپنے بل یا قوت بازو سے بڑھنا ؛ اپنے لئے رستہ پیدا کرنا -

*c. out*: ٹکڑا اُتارنا ؛ بزور شمشیر حاصل کرنا -

*c. out of*: تراشنا ؛ کھودنا ؛ بتّھا یا کاٹ کر نقش کرنا -

**carving,** *n.*: تراش؛ کاٹ؛ نقاشی ؛ سنگ تراشی؛ بت‌سازی؛ منبت کاری ؛ کندہ کاری -

**Carvel:** دیکھو CARAVEL

*c.-built*: ھموار تختہ بندی -

**Carver,** *n.*: (۱) کندہ گر؛ سنگ تراش؛ بت تراش؛ بت ساز ؛ کندہ کار ؛ منبت کار - (۲) بوٹی کاٹنے والا (۳) چھرا ؛ بغدہ ؛ سکین ؛ کارد -

**Caryatid,** *n.*: (۲) (تعمیر) ستون پری (ج)؛ عورت کا بت جو ستون کے بجائے بنایا جائے -

**Cascade,** *n., & v. i.*: (۱) آبشار ؛ جھرنا ؛ پانی کی چادر - (۲) لیس ، بیل وغیرہ کا لہریا - (۳) مثل آبشار کے گرنا -

**Cascara sagrada,** *n.*: کسکارا ؛ ملین دوا جو ایک درخت کی چھال سے حاصل ھوتی ھے -

**Case,** *n.*: (۱) حالت ؛ معاملہ ؛ وقوعہ ؛ صورت - (۲) حیثیت ؛ بحالات ؛ کیفیت - (۳) (طب) کسی بیمار کی حالت مرض ؛ واقعہ یا حادثۂ مرض - (۴) مقدمہ ؛ دعوی؛ مقدمہ زیر عدالت میں بیان واقعہ جو عدالت بالا کے لئے تیار کیا گیا ھو ؛ نالش؛ معاملہ - (۵) نظیر عدالت ؛ حوالہ - (۶) عرض ؛ عرض حال ؛ صورت حال ؛ گذارش ؛ حقیقت حال ؛ عرض معروض - (۷) کسی ایک فریق کا بیان - (۸) (نحو) اِسم کی حالت -

*c.-law*: نظیری قانون یعنے وہ قانون جو از روے نظیر مقرر کیا جائے -

*c. of conscience*: وہ قضیہ جس میں ضمیر کو دو متضاد اُصولوں میں فیصلہ کرنا پڑے ؛ ضمیر کا معاملہ -

*in any c.*: بہر حال؛ ھر طرح؛ بہر طور ؛ بہر نمط ؛ بہرکیف ھرچہ بادا باد -

*in c.*: در صورت ؛ شاید ؛ بہ حالت ؛ مبادا -

*in c. of*: در صورت ؛ بہ حالت ؛ دربارہ -

*in evil c.*: مفلوک الحال ؛ پریشان ؛ بُرے حال میں -

*in good c.*: مرفہ حال ؛ آسودہ حال ؛ اچھی حالت میں -

*in that c.*: اِس صورت میں ؛ بہ صورت صحیح ھونے ؛ در آں صورت -

*in the c. of (Jones an exception was made)*: دربارہ ؛ بارے میں -

*is not the c.*: صحیح نہیں ھے ؛ غلط ھے -

*is the c.*: سچ ھے ؛ صحیح ھے -

*judge states a c.*: جج مقدمہ بیان کرتا ھے یا تیار کرتا ھے -

*leading c.*: نظیری مقدمہ

*make out one's c.*: دعوی ثابت کرنا -

*put (the) c. that*: مثلاً ؛ فرض کرو ؛ بالفرض ؛ لو فرضنا -

*that is our c.*: یہ ھمارا دعوی ھے -

**Case,** *n, & v.t.*: (۱) غلاف ؛ خول ؛ میان؛ خانہ ؛ چونگا ؛ ڈلوا ؛ گھر ؛ پیٹی ؛ صندوق ؛ ڈبیا ؛ بیگ ؛ پودوں کے اُگنے کے لئے چوکھٹا - (۲) نمونہ ؛ عجائبات وغیرہ دکھلانے کے لئے شیشے کا صندوق ؛ نمائش دان (ج) (۳) بکس مع اندر کی چیزوں کے - (۴) (چھاپہ) حروف دان (ج) (۵) صندوق میں رکھنا ؛ صندوق میں بند کرنا ؛ غلاف چڑھانا ؛ میان میں رکھنا ؛ بکس میں بند کرنا۔

*c.-bottle*: چوکور بوتل؛ ایسی بوتل جو باسانی کسی صندوق میں دوسری بوتلوں کے ساتھ رکھی جاسکے عموماً چوکور -

*c.-harden*: سطح کو سخت یا کڑا کرنا ؛ کیمیاوی طریقے سے لوھے پر فولاد چڑھانا؛ (اِستعارتاً) سخت بنا دینا ؛ بے درد بنا دینا ؛ سنگ دل کردینا -

*c.-knife*: میان میں رکھا چھرا -

*c.-shot,-bullets*: بند گولہ یا گولی ؛ ٹین کے ڈبے میں بند گولہ یا گولی جو بغیر فتیلے کے توپ سے چھوڑا جاے -

*c.-worm*: دیکھو CADDIS -

*dressing-c.*: جامہ دان -

*lower c.*: چھوٹے حروف کا -

*upper c.*: بڑے حروف کا -

**casing,** *n.*: غلاف یا صندوق -

**Caseine,** *n.*: (کیمیا) پنیر کی اصل ؛ جبنین (ج) -

**Casemate,** *n.*: قلعے کی کمانچہ جس میں رخنے ھوتے ھیں -

**casemated,** *a.*: (مذکورۂ بالا کی صفت) -

**Casement,** *n.*: جھروکہ ؛ آئینہ دار کھڑکی ؛ دریچی -

*c.-window*: جھروکہ ؛ آئینہ دار کھڑکی ؛ دریچی -

**Caseous,** *a.*: پنیر کا ؛ پنیری ؛ پنیر کے مانند ؛ پنیر نما ؛ پنیرسا ؛ پنیر صفت -

**Casern(e),** *n.*: (عموماً جمع) قلعے کے مکانات اور فصیل کے درمیان سپاھیوں کے رھنے کے لئے چھوٹے چھوٹے مکانات ؛ بارک ؛ کوٹھ چھاؤنی (ج) -

**Cash,** *n.* (no pl.) & *v.t.*: (۱) روکڑ ؛ زر نقد ؛ روپیہ - (۲) (بینک وغیرہ) روکڑ؛ زر نقد یا زر کاغذ - (۳) (Book-keeping) حساب کتاب کا علم ؛ سیاق (۴) بھنانا ؛ تڑانا -

*c.-account*: نقد کا حساب -

*c.-book*: نقد کھاتا ؛ روکڑ بہی ؛ رجسٹر نقدی -

*c. down*: نقد (ادھار کی ضد) -

*c. on delivery*: عندالوصول -

*c. payment*: ادای بہ صورت نقدی ؛ نقد ادای -

*c. price*: نقد قیمت -

*in c.*: جس کے پاس نقدی ھو -

*out of c.*: جس کے پاس نقد روپیہ نہ ھو -

**cashless,** *a.*: بغیر نقدی کے -

**Cash,** *n.* (pl. cash): (جمع میں بھی آتا ھے) جزائر مشرقی

اور چین کے چھوٹے چھوٹے سکے جن میں لٹکانے کے لئے سوراخ ہوں ؛ سوراخ دار سکہ -

**Cashew,** *n.* : کاجو کا درخت -

*c. nut* : کاجو -

**Cashier** *n.* : بینک یا کسی سوداگر کی نقدی کا محافظ ؛ صراف ؛ تحویل دار ؛ خزانچی -

**Cashier,** *v.t.* : معزول کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ برطرف کرنا ؛ جواب دے دینا ؛ برخاست کرنا ؛ نام کاٹنا ؛ خارج کردینا ؛ رد کردینا -

**Cashmere,** *n.*, **Cashmere shawl** : کشمیری شال ؛ اون جس سے شال بنتی ہے -

**cashmerette,** *n.* : کشمیرا -

**Casino,** *n.* : عام ناچ گھر -

**Cask,** *n.* : پیپا ( لکڑی کا ) -

**Casket,** *n.* : صندوقچہ ؛ ڈبا ؛ زیور کا ڈبا ؛ جواہرات کا ڈبا جو عموماً قیمتی اور منقش ہوتا ہے ؛ حقہ ؛ درج -

**Casque,** *n.* : مغفر ؛ خود ؛ ٹوپ -

**Cassandra,** *n.* : ( ۱ ) کل جُگا ؛ سیاہ زبان - ( ۲ ) زرقا ؛ ایسا کاہن یا پیشین گو جسے کوئی نہ مانے -

**Cassation,** *n.* : ابطال ؛ منسوخی ؛ تنسیخ -

*Court of C.* : عدالت مرافعہ یا اپیل خصوصاً غیر ممالک میں -

**Cassava,** *n.* : ات کٹ ؛ جزائر غربی ہند کا ایک پودا جس کی جڑیں گرہ دار ہوتی ہیں -

*casserole,* *n.* : مٹی کی ہانڈی -

*en c.* : ہانڈی میں نکالا ہوا -

**Cassia** (*also*-sha), *n.* : تج ؛ تیز پات -

**Cassock,** *n.* : پادریوں کا نیچا کرتا ؛ نیچے کا جبہ -

**cassocket,** *n.* : جبہ پوش ؛ کرتا پوش -

**Cassolette,** *n.* : ( ۱ ) عود سوز؛ عود دان - ( ۲ ) عطر دان جس کے ڈھکنے میں سوراخ ہوں؛ سوراخ دار عطر دان؛ مشبک عطر دان ؛ جالی کا عطر دان -

**Cassowary,** *n.* : کسوری ؛ شتر مرغ کی قسم کا ایک بڑا پرند -

**Cast,** *v.t.& i.* : ( ۱ ) پھینکنا ؛ ڈالنا ( یہ معنی اب متروک ہیں یا نظم میں استعمال ہوتے ہیں یا ذیل کے خاص الفاظ کے ساتھ) - ( ۲ ) مقدمے میں ہرادینا ؛ مقدمہ جیتنا - ( ۳ ) پیچھا چھڑانا ؛ کھو دینا ؛ ہار دینا ؛ دفع کردینا - ( ۴ ) شمار کرنا ؛ حساب لگانا ؛ جوڑنا ؛ پھیلانا ؛ لگانا ؛ کرنا - ( ۵ ) ترتیب دینا - ( ۶ ) ڈھالنا ( پگھلی ہوئی دھات کا کسی شکل میں )-

*c. about* : جتن کرنا؛ ہاتھ پانو مارنا -

*c. accounts* : حساب کرنا ، لگانا یا جوڑنا -

*c. a column of figures etc* : حساب جوڑنا -

*c. actors for parts* : ہر ایکٹر کو اس کا کھیل سپرد کرنا -

*c. a horoscope or nativity* : زائچہ کھینچنا -

*c. anchor* : لنگر ڈالنا ؛ لنگر انداز ہونا -

*c. an eye* : نظر ڈالنا -

*c. a shadow on* : گہنا دینا ؛ تاریک کردینا ؛ مصیبت لانا ؛ نحوست لانا -

*c. ashore* : ساحل پر رہ جانا ؛ ساحل پر آلگنا ؛ کنارے پر جاپڑنا -

*c. aside* : ترک کر دینا ؛ استعمال چھوڑ دینا -

*c. a spell on* : جادو کردینا ؛ مسحور کردینا -

*c. a vote* : ووٹ یا رائے دینا یا تحریری ووٹ داخل کرنا -

*c. away* : خارج کر دینا ؛ رد کر دینا -

*c. back* : الٹ دینا ؛ پھیر دینا ؛ عود کرنا -

*c. blame upon* : الزام دینا ؛ متہم کرنا -

*c. dice* : پانسہ پھینکنا -

*c. down* : اداس یا دل گیر ہونا ؛ سست ہونا ؛ افسردہ ہونا -

*c. glance, look* : سرسری نظر ڈالنا ؛ ایک نظر دیکھنا -

*c. in* one's *lot with* : کسی کی بھلائی برائی یا نفع نقصان میں شریک ہونا -

*c. in* one's *teeth* : ملامت کرنا ؛ بکھاننا -

*c. into prison* : قید میں ڈالنا ؛ قید خانہ میں رکھنا -

*c. light on* : روشنی ڈالنا -

*c. loose* : علحدہ کرنا ؛ الگ کرنا ؛ اپنے آپ کو الگ کرنا -

*c. lots* : نام نکالنا ؛ قرعہ ڈالنا ؛ چٹھی نکالنا -

*c. net, hook, fly* : جال ڈالنا ؛ جال پھینکنا ؛ کانٹا ڈالنا ؛ بنسی ڈالنا -

*c. not a clout till c. May be out* : دیکھو CLOUT -

*c. off* : ترک کردینا ؛ نکال دینا ؛ چھوڑ دینا ؛ برطرف کرنا؛ موقوف کرنا ؛ دور کرنا ؛ ( موزہ پائی وغیرہ ) پہننے کھینچنا یا ڈالنا -

*c.* one's *cares upon* : اپنی فکریں دوسروں کے سر ڈالنا ؛ اپنی بلا دوسرے کے سر ڈالنا -

*c. soldier, policeman, horse* : برخاست کرنا ؛ برطرف کرنا ؛ نکال دینا -

*c. the lead* : عمق پیما کا لنگر ڈالنا -

*c. type* : حروف ڈھالنا -

*c. up* : حساب لگانا -

*cow casts calf* : گاے بچہ گراتی ہے یا ڈالتی ہے یا دیتی ہے ؛ گابھہ ڈالتی ہے -

*deer casts horns* : ہرن سینگ گرا دیتا ہے -

*horse casts shoe* : گھوڑے کی نعل اتر گئی یا گرگئی ؛ گھوڑا نعل گرا دیتا ہے -

*snake casts slough* : سانپ کیچلی بدلتا ہے یا اتارتا ہے یا چھوڑتا ہے -

*tree c. fruits* : درخت کے پھل جھڑ گئے -

**Casting,** *n.* : (۱) ڈھالنا - (۲) ڈھلی ہوئی شے - (۳) سانچہ؛ قالب -

**Cast,** *n.* : (۱) ٹپہ ؛ پلہ ؛ مار ؛ دوری ؛ فاصلہ ( متروک ) - (۲) پانسے کی پھینک ؛ داو ؛ ڈان ؛ اتفاق ؛ موقع ( مجازاً ) - (۳) جال ڈالنا ؛ عمق پیما کا لنگر ڈالنا - (۴) چھکڑے وغیرہ میں اتفاقی سواری - (۵) باز یا الو وغیرہ کی قے - (۶) شمار حساب - (۷) ایکٹروں کی ٹکڑی ؛ ایکٹروں میں کام کی تقسیم - (۸) ہیئت ؛ شکل ؛ صورت - (۹) سانچہ ؛ قالب - (۱۰) مروڑ ؛ خم ؛ جھکاو - (۱۱) رنگ ؛ شائبہ ؛ لون ؛ جھلک ( رنگ کی ) (۱۲) ڈھنگ ؛ ڈھب ؛ طور ؛ طریقہ ؛ وضع ؛ ساخت -

*c. in eye* : خفیف بھینگا پن -

*c. of features* : چہرے کا نقشہ

*c. of mind*: مزاج کی ساخت؛ مزاج کی اُفتاد۔

**Castalian, a.**: شاعرانہ۔

**Castanet, n.**: (عموماً جمع) سخت لکڑی یا ہاتھی دانت کے آلات جو ناچنے میں بجانے کے لئے استعمال کیے جاتے ہیں؛ چوبی جھانجھ؛ چوبی مجیرے؛ کھڑتال؛ کرتال۔

**Castaway, n. & a.**: (۱) خراب خستہ؛ آوارہ؛ راندہ؛ کھدیڑا۔ (۲) کشتی شستہ۔

**Caste, n.**: (۱) ذات پات؛ قوم؛ برن؛ جات (ہندوستان میں)۔ (۲) (دوسرے ملکوں میں) فرقہ؛ جماعت۔ (۳) ذات پات کا نظام۔

*lose c.*: ذات کھونا؛ ذات جاتی رہنا؛ ذات باہر ہونا۔

*renounce c.*: ذات کھونا؛ ذات جاتی رہنا؛ ذات باہر ہونا۔

**casteless, a.**: بے ذات؛ ذات باہر۔

**Castellan, n.**: قلعہ دار؛ قلعے کا حاکم۔

**Castellated, a.**: مثل قلعے کے؛ قلعے کی طرح؛ برجوں سے گھرا ہوا؛ حصین؛ قلعہ جیسا؛ قلعے والا؛ ذی حصن۔

**Castigate, v. t.**: (۱) سرزنش کرنا؛ سزا دینا؛ گوشمالی کرنا؛ جھاڑنا؛ تنبیہ کرنا؛ تادیب کرنا؛ کوڑے مارنا۔ (۲) (کتاب وغیرہ کی) اصلاح و ترمیم کرنا۔

**castigation, n.**: سرزنش؛ سزا؛ تادیب؛ تعزیر؛ گوشمالی؛ تنبیہ؛ کوڑے بازی وغیرہ۔

**castigator, n.**: سزا دینے والا۔ گوشمالی کرنے والا؛ سرزنش کرنے والا؛ تادیب کرنے والا؛ مودب وغیرہ۔

**castigatory, a.**: تنبیہی؛ تادیبی؛ تعزیزی؛ سرزنشی وغیرہ۔

**Casting-vote, n.**: ووٹ یا رائے جو دو برابر کے فریقوں میں فیصلہ کرے؛ رائے فیصل

**Cast iron, n., Cast-iron, a.**: (۱) ڈھلا ہوا لوہا؛ (۲) ڈھلے ہوئے لوہے کا۔ (۳) سخت؛ ان تھک؛ جو میل نہ کھائے؛ موافقت نا پذیر؛ اٹل۔

**Castle, n.**: (۱) کوٹ؛ کوٹلہ؛ گڑھی؛ بالا حصار؛ گڑھ؛ قلعہ؛ محل؛ حصن؛ قصر؛ ارک۔ (۲) (شطرنج) رخ۔

*C.-builder*: خیالی تکے لگانے والا؛ خام خیال؛ من کے لڈو پھوڑنے والا؛ خیالی پلاؤ پکانے والا۔

*c. in the air* (or as Gallicism) *c. in Spain*: من کے لڈو؛ خام خیالی؛ خیالی پلاؤ؛ خیالی تکے۔

*Englishman's house his c.*: انگریز کے گھر میں کوئی گھسنے نہیں پاتا؛ (مثل) انگریز کا مکان کوٹ سمان۔

*The C.*: (آئرلینڈ) نظام حکومت (از ڈبلن کاسل ' مستقر حکومت)۔

**castled, a.**: قلعہ بند؛ متحصن؛ جس میں قلعہ ہو۔

**castlewise, adv.**: قلعے کی طرح؛ قلعے وار۔

**Castle, v. t. & i.**: (شطرنج) رخ سے بادشاہ کو شہ دینا یا کشت دینا؛ رخ بلندی کرنا۔

*c. the king*: (شطرنج) رخ کی کشت دینا۔

**Castor, n.**: (۱) ایک شے جو اود بلاؤ سے حاصل ہوتی ہے اور جس کو دوا اور خوشبو کے لئے استعمال کرتے ہیں؛ جند بید ستر؛ کستوری۔ (۲) (سوقیانہ) ٹوپی۔

**Castor,-er, n.**: (۱) دستر خوان کی مسالہ دانی۔ (۲) (جمع) اچار دان؛ سرکہ دان۔ (۳) کرسی ' میز وغیرہ کے پایوں میں چھوٹا سا پہیا جو کیل پر گھومتا ہے؛ کرسی پہیا؛ میز پہیہ وغیرہ۔

*c. sugar*: سفید پسی ہوئی شکر؛ بورا۔

**Castor, n., (Chestnut)**: موترا (گھوڑے کا)۔

**Castor oil, n.**: رینڈی کا تیل؛ روغن بید انجیر۔

*cold-drawn c.*: بغیر گرم کئے بیجوں سے نکالا ہوا تیل؛ روغن بید انجیر باردہ۔

**Castrametation, n.**: (اثر) فن نصب الخیام۔

**Castrate, v.t.**: (۱) جانور خصی کرنا؛ (انسان) خوجہ بنانا؛ نا مرد کرنا؛ ہیجڑا کرنا؛ (بیل) بدھیا کرنا؛ (گھوڑا) آختہ کرنا۔ (۲) (کتاب کے) نقائص دور کرنا؛ تنقیح کرنا؛ کاٹ چھانٹ کرنا؛ اصلاح کرنا۔

**castration, n.**: (۱) خصی کرنا؛ خوجہ بنانا؛ بدھیا کرنا؛ آختہ کرنا۔ (۲) تنقیح کرنا (کتاب کی)۔

**Casual, a. & n.**: (۱) ناگہانی؛ اتفاقی۔ (۲) بے قاعدہ؛ بے ڈھنگا۔ (۳) لا پروا؛ بے ضابطہ؛ بے اصولا؛ توکلی۔

*c. labourer*: مزدور؛ وہ مزدور جو موقع ملے تو کام کرے۔

*c. poor*: وقتی حاجت مند؛ وقتی محتاج؛ وہ غریب جس کو کبھی کبھی امداد کی ضرورت ہو۔

*c.-ward*: محتاج خانے میں وقتی حاجت مندوں کے مکانات۔

**casually, adv.**: ناگاہ؛ اتفاقاً؛ بلا ارادہ؛ ناگہاں؛ قضارا؛ نادیدہ و دانستہ۔

**casualness, n.**: نادیدہ و دانستگی؛ سنجوگ؛ ناگہانی یا اتفاقی پن؛ بے اختیاری پن؛ غیر ارادی پن۔

**casualty, n.**: حادثہ؛ سانحہ؛ مصیبت۔

**casualties**: فہرست مجروحین و مقتولین جنگ۔

**Casuist, n.**: (۱) وہ شخص خصوصاً وہ فقیہ جو احکام مذہبی کے اطلاق خاص خاص صورتوں میں کرتا ' اس کی مختلف تاویلوں پر غور کرتا اور اس میں مستثنیات پیدا کرتا ہے؛ مجتہد؛ نکتہ آفریں۔ (۲) سو فسطائی؛ محتال؛ سخن ساز۔

**casuistic(al), aa.**: مغالطہ آمیز؛ اجتہاد کے متعلق؛ فقہ سے متعلق۔

**casuistically, adv.**: مجتہدانہ؛ سخن سازانہ؛ جھوٹی دلیل کرکے؛ بات بنا کر؛ مغالطہ آمیزانہ؛ سو فسطائیانہ۔

**casuistry, n.**: (۱) نکتہ دانی؛ اجتہاد؛ فقہ۔ (۲) غلط اجتہاد؛ سخن سازی؛ احتیال؛ مغالطہ آمیزی؛ سوفسطائیت۔

*casus, L n., casus belli*: سبب جنگ؛ وجہ جواز جنگ۔

*c. foederis*: (صلح نامے کی) مشروط دفعات۔

*the c. f. has not arisen*: اس صورت پر مشروط دفعات کا اطلاق نہیں ہوتا۔

**Cat, n.**: (۱) بلی؛ گربہ؛ بلائی۔ (۲) جھلے مزاج کی عورت۔ (۳) نوچنے کھسوٹنے والا بچہ۔ (۴) گربہ خاندان یا سنوری خاندان کا جانور جیسے: ببر، شیر، تیندوا وغیرہ۔ (۵) دوسری جنس کے بلی نما جانور مثلاً مشک بلاؤ یا زباد۔ (۶) (تاریخ) محاصروں میں کام آنے والا سائبان یا اسارا۔ (۷) (بحری) لنگر اُٹھانے اور لنگر لے چلنے کے لئے اُفقی

**Cestoid**, *a.* & *n.*: ( حیوانیات ) (۱) فیتاسا - (۲) فیتے کی طرح کے کیڑے ؛ فیتیا -

**Cet-**: کیمیاوی ناموں میں بطور نیم جز ترکیبی بمعنی روغن فیل ماهی -

**Cetacean**, *a.* & *n.*: ( حیوانیات ) فلمهیلہ ( فیل + ماهی + فصیلہ ) (ج) ؛ ذوات الثدی کی اس خاندان کی جنس جس میں فیل ماهیاں شامل هیں ؛ فیل ماهیہ -

**cetaceous**, *a.*: فیل ماهیہ سلسلے کا ؛ اس سلسلے سے متعلق -

**Ceteosaur.-saurus**, *n.*: ایک قسم کی بڑی چھپکلی جس کے آثار زمانۂ قدیم میں پائے جاتے هیں ؛ چلپاسہ -

**Ceterach**, *n.*: ( نباتیات ) سرخس کی قسمیں جن کی ورق دار پشت پر فلس سے هوتے هیں ؛ شترک -

*ceteris paribus*, *adv.*: اگر صورت حالات نہ بدلے -

**Chablis**, *n.*: ایک فرانسیسی سفید شراب ؛ شابلی -

**Chafe**, *v.t.* & *i.* & *n.*: (۱) ملنا؛ مالش کرنا ؛مل کر گرمی پهنچانا؛ سهلانا - (۲) کهجلانا ؛ ملنے سے بدن کا چهل جانا یا چهیلنا - (۳) رگڑنا ؛ گهسنا ؛ کهجانا - (۴) بهڑکانا ؛ مشتعل کرنا ؛ خفا کرنا ؛ خفا هونا ؛ غصہ هونا ؛ خشمناک هونا ؛ خشمناک کرنا ؛ تیها دلانا یا تیها میں آنا ؛ لال پیلا هونا ؛ ناراض هونا ؛ جزبز هونا ؛ پیچ و تاب کهانا - (۵) رگڑ سے پیدا شدہ زخم؛ خراش؛ رگڑ؛ چهیلن؛ گهسا - (٦) غیظ ؛ غضب ؛ تیها ؛ پیچ و تاب -

*in a c.*: جزبز میں ؛ پیچ و تاب میں ؛ لال پیلا ؛ تیهے میں ؛ غیظ و غضب میں -

**Chafer**, *n.*: گبریلا کی قسم ' عموماً COCKCHAFER -

**Chaff**, *n.*, & *v. t.*: (۱) بهوسی ؛ چوکر ؛ چهلکا ؛ چهاتن ؛ سبوس- (۲) کٹی هوئی گهاس یا چری - (۳) کونپل - (۴) جهوٹا بدل ؛ مصنوعی بدل ؛ بدل کاذب - (۵) آخور ؛گهاس پهوس ؛ فضلہ - (٦) کاٹنا ( بهوسی ' چری ' وغیرہ ) - (۷) نوک جهونک کرنا ؛ پهبتی کهنا ؛ فقرہ بازی کرنا -

*c.-cutter*: چارا کٹ مشین -

*caught with c.*: جو بآسانی پهنس جائے یا دام میں آجائے -

**chaffy**, *a.*: بهوسی دار ؛ سبوسی ؛ بهوسیلا -

**Chaffer**, *v. i.* & *t.*, & *n.*: جهگڑ کے مول لینا ' چکانا ؛ سسک سسک کے دام لگانا ؛ خریدتے وقت تکرار کرنا -

*c. away*: بیچ ڈالنا ؛ الگ کرنا ؛ کوڑے کرنا -

**chafferer**, *n.*: تکراری یا جهگڑالو گاهک -

**Chaffinch**, *n.*: چڑ چڑیا ؛ ایک قسم کی گانے والی چڑیا ؛ سرشور -

**Chafing-dish**, *n.*: وہ برتن جس کے اندر جلتے کوئلے هوں جو اوپر رکهی هوئی چیزوں کو گرم رکهیں ؛ منقل ؛ آتش دان ؛ انگیٹهی -

**Chagrin (shagren)**, *n.*, & *v. t.*: (۱) کهجاوٹ ؛ جهنجهلاهٹ ؛ طیش ؛ برهمی ؛ جهانجه - (۲) برهم کرنا ؛ دق کرنا ؛ آزردہ کرنا ؛ طیش دلانا -

**Chain**, *n.*, & *v. t.*: (۱) زنجیر - (۲) (زیور) توڑا ؛ گلوبند؛ کنٹها ؛ گهڑی کی زنجیر؛ سونے یا چاندی کی زنجیر- (۳) تار؛ لڑی؛ قطار؛ سلسلہ (ثبوت' واقعات' ستون پهاڑ' وغیرہ کا) - (۴) دهات کا چهیا سٹه فٹی ناپ - (۵) (بحری) مستول کے سنبهالنے کی بندش تختے کے نیچے جو جهاز کے پهلو میں اسی غرض کے لیے هوتی هے ؛ مستول بند رسیوں کی بندش ، زیر تختی - (٦) زنجیر سے باندهنا ؛ حکڑنا ؛ حلقہ بگوش کرنا ؛ غلام کرنا -

*c. armour, mail*: زرہ بکتر -

*c. bridge*: جهولے کا پل ؛ زنجیر پل -

*c. coupling*: زنجیر بند کرنا ؛ علاوہ پیچ بندوں کے ریل کے ڈبوں کو زنجیر بندوں سے ملانا بطور حفظ ما تقدم -

*c. moulding*: ( تعمیر ) زنجیرہ بنانا -

*c. -plate*: بندش زیر تختی -

*c. -shot*: دو گولے یا دو نصف گولے جن کو زنجیر سے باندہ دیا جائے کہ مستول وغیرہ کاٹ سکیں ؛ زنجیر گولہ ؛ زنجیری -

*c. -stitch*: زنجیرہ سلائی ؛ جالی کی سلائی؛ ( سینے کی مشین ) جالی دار سادہ سلائی -

*c. -Wale*: وہ رسی جس سے مستول بند رسیاں باندهی جاتی هیں -

*c. -Wheel*: زنجیر دار پهیا جو اپنی حرکت زنجیر کے ذریعے سے منتقل کرے -

*channel, c. -plate, & dead-eyes.*: جهاز کے پهلو میں تختی جو مستول بند رسیوں کی بندش کو وسیع کردیتی هے -

*endless c.*: دیکهو ENDLESS -

*ladies' c.*: رقص مربع ؛ ایک قسم کے ناچ کی حرکت جس میں چار جوڑیاں مربع بنا کے ناچتی هیں اور پانچ شکلیں اس میں هوتی هیں -

*the cc.*: مستول بند رسیوں کی زنجیریں -

*the fore-cc.*: جهاز کی اگلی زنجیریں ؛ پیش بند زنجیریں -

*the main-cc.*: جهاز کی پچهلی زنجیریں ؛ پس بند زنجیر کلاں-

*the mizen-cc.*: جهاز کی پچهلی زنجیریں ؛ پس بند زنجیریں-

**chainless**, *a.*: بے زنجیر -

**chainlet**, *n.*: چهوٹی زنجیر ؛ زنجیرک -

**Chair**, *n.*, & *v. t.*: (۱) کرسی - (۲) کرسیء اجلاس (۳) پروفیسر کا عهدہ - (۴) مے آر یعنے ( انگلستان میں ) رئیس بلدیہ کا عهدہ - (۵) کسی جلسے یا دعوت میں صدر کی کرسی ؛ کرسیء صدارت - (٦) صدر نشین ؛ میر مجلس - (۷) لوهے یا فولاد کا جوڑ جس سے ریل کی پٹڑی اپنے مقام پر رهے - (۸) ( تاریخ ) هوا دار ؛ تام جهام ؛ ڈلکی - ( *vb.* ) کرسی صدارت پر بٹهانا ؛ مسند نشین کرنا ؛ گدی پر بٹهانا - ( دنگل ' انتخاب ' وغیرہ میں جو جیتے اُس کو ) کرسی پر بٹهاکر کندهوں پر اُٹها لے جانا ' کندهوں پر اُٹهانا -

*c. -bed*: کرسیء بستر ' یعنی وہ بستر جس کو کهولنے سے کرسی بن جائے -

*arm-c.*: بازو دار کرسی -

*bath-c.*: پهیے دار کرسی ؛ مریض کرسی -

*below the C.*: جو " مے آر " نہ رها هو -

*curule-c.*: هاتهی دانت کے کام کی چوکی -

*deck-c.*: مرشہ کرسی ؛ جهازی کرسی -

*easy-c.*: آرام کرسی -

*elbow-c.*: بازو دار کرسی -

*leave the c.*: کرسیء صدارت کو چهوڑ دینا ؛ جلسے کی کارروائی بند کرنا -

*past* or *above the C.*: جو " مے آر " رہ چکا هو -

*take a c.*: تشریف رکهیے ؛ بیٹهیے -

*take the c.*: کرسی صدارت پر بیٹھنا ؛ جلسے کا آغاز کرنا -

**Chairman, n.** (pl. -men): (۱) کسی جلسے کا منتخب شدہ صدر ؛ میر مجلس - (۲) کسی مجلس وغیرہ کا مستقل صدر - (۳) مریضوں کے لیے پہیے دار کرسی یا مریض کرسی کا رکھنے والا یا محافظ - (۴) (تاریخ) ڈالکی بردار -

*C. of Committees*: ایوان ھاے پارلمنٹ میں سے کسی ایوان کی جب کمیٹی ھوتی ھے تو لارڈ چانسلر اور اسپیکر کی بجاے صدارت کرنے والا ؛ ھنگامی صدر -

**chairmanship, n.**: صدارت ؛ عہدۂ صدارت -

**Chaise, n.**: سیج گاڑی ؛ مختلف شکلوں کی سیر یا سواری گاڑی جو آج کل کھلی ، نیچی اور چار پہیوں کی ھوتی ھے اور ایک یا دو یابو جتے ھوتے ھیں -

*post-c.*: ڈاک گاڑی -

**Chalcedony(k-), Cal-, n.**: بلور کی قسم کا قیمتی پتھر ؛ عقیق ابیض -

**Chalc-(k-)**: نیم جز ترکیبی معدنیات میں بمعنی مس یا پیتل -

**Chalcography, n.**: تانبے پر نقش و نگار بنانا ؛ مس نگاری -

**Chalcopyrite, n.**: تانبے کی کچی دھات -

**Chaldean, a. & n.**: کلدانی قوم ؛ کلدانی قوم کا ؛ کلدانی ؛ کلدان یا بابل کا رھنے والا -

**Chaldee, a. & n.**: کاھن ؛ منجم -

**Chaldron, n.**: کوئلے کے لیے ایک پیمانہ ، ۳۶ بوشل -

**Chalet(shala), n.**: (۱) شیلے ؛ سوئٹزر لینڈ میں پہاڑی شیر خانہ (ڈیری) - (۲) سوئٹزر لینڈ کے کسان کی چوبی جھونپڑی - (۳) اِس طرز کا بنگلہ - (۴) بم پولیس ؛ سڑک کے کنارے بیت الخلا -

**Chalice, n.**: (۱) پیالہ ؛ جام ؛ کاسہ ؛ ساغر - (۲) عشاے ربانی کا جام شراب - (۳) (شعر) پھول کٹورا -

**chaliced, a.**: کٹوری دار -

**Chalk, n.**: (۱) رام کھلی ؛ گوپی چندن ؛ کھریا مٹی ؛ کھریا ؛ گل سفید - (۲) کھریا نما رنگین مسالا جو نقشہ کشی کی پنسلوں میں کام آتا ھے ؛ رنگین کھریا -

*c.-bed*: کھریا کی تہ ؛ کھریا کا طبقہ -

*c.-pit*: کھریا کی کان یا کھدانا -

*c.-stone*: گرہ جو نقرس کے مرض میں جوڑوں میں پیدا ھو جاتی ھے -

*as like as c. & cheese*: خواص میں ایک دوسرے سے بالکل مختلف ؛ الگ الگ ؛ روپئے روئی کا سا فرق -

*by (a) long chalk(s)*: بدرجہا ؛ زیادہ -

**Chalk, v.t.**: کھریا سے رنگنا ، نشان ڈالنا ، کھینچنا یا لکھنا ؛ کھریا سے ملنا -

*c. out (for oneself)*: منصوبہ باندھنا ؛ ڈول ڈالنا ؛ راہ یا تدبیر نکالنا -

**Chalky, a.**: (۱) کھریا سے بھرا ھوا ؛ کھریا سا سفید - (۲) جس میں رسوبی گرہ ھو ؛ رسوبی گرہ والا -

**chalkiness, n.**: سفیدی ؛ کھریا سے مشابہت -

**Challenge, n.**: (۱) للکار ؛ ٹوک ؛ ٹوکنا - (۲) اعتراض (قانون) - (۳) ھداتدی ؛ مقابلہ چاھنا ؛ ٹوکنا ؛ مبارز طلبی ؛ للکارنے رجز ؛ تحدی ؛ چنوتی -

*sentry's c.*: سنتری یا پہرہ دار کی للکار " کون جاتا ھے " -

**Challenge, v.t.**: (۱) للکارنا ، ٹوکنا (سنتری کا اور مجازاً) - (۲) عذر کرنا ؛ اعتراض کرنا ؛ کلام ھونا - (۳) ھداتدی کرنا ؛ مبارزت طلبی کرنا ؛ دعوت جنگ دینا ؛ ٹوکنا ؛ مقابلہ چاھنا - چنوتی دینا - (۴) تحسین کا مستحق ھونا ؛ جالب توجہ ھونا

**challengeable, a.**: قابل اعتراض ؛ قابل عذر -

**challenger, n.**: مبارزت طلب ؛ تحدی طلب ؛ ھداتدی کرنے والا ؛ چنوتی دینے والا

**Challis(sh-), n.**: زنانہ پوشاک کا کپڑا ؛ زنانہ کپڑا -

**Chalybeate, a.**: لوھامیل ؛ لوھاملا پانی ؛ آھن آمیز پانی -

**Cham(k), n.**: مستبد ؛ مطلق العنان ، خصوصاً چھایا ھوا مصنف یا نقاد -

***chamade*(sh-), n.**: پس پائی کے لیے طبل یا نقارہ بجانا ؛ طبل پس پائی -

**Chamber, n.**: (۱) کمرہ ؛ حجرہ ؛ کوٹھڑی ، خصوصاً خلوت گاہ ؛ خواب گاہ - (۲) وہ ھال جس میں عدالتی مجلس بیٹھے ؛ ایوان عدالت - (۳) پارلیمنٹ کے ایوانوں میں سے ایک ایوان ؛ ایوان پارلیمنٹ - (۴) جاندار درخت ، یا مشین وغیرہ کے جسم میں جوف ؛ جوف ؛ سوراخ ؛ شگاف ؛ خانہ ؛ گھر ؛ درجہ -

c. **(of a gun)**: (بندوق) کوٹھی ؛ خزانہ ؛ کلہ دان -

*c. concert*: جلسۂ خلوت ؛ نجی کا جلسہ -

*c. counsel*: وہ قانون داں جو باقاعدہ عدالت میں وکالت نہ کرے بلکہ خانگی طور سے مشورہ دے ؛ صلاح کار ؛ خانگی یا صلاحی وکیل -

*chambermaid*: (سراے کی) خادمہ ؛ نوکرنی -

*c. music*: سرود خلوت ؛ موسیقی جو تھیٹر یا گرجے کے لیے نہ ھو بلکہ خلوت خانے کے لیے مخصوص ھو -

*C. of Agriculture*: انجمن یا مجلس زراعت -

*C. of Commerce*: ایوان تجار -

*c.-pot*: پیشاب دان -

**(-) chambered, a.**: خانہ دار -

**chambers, n.pl.**: بڑی عمارتوں میں کمروں کے ست ، خصوصاً اِنس آف کورٹ میں جو علحدہ علحدہ کرایے پر دیے جائیں ؛ وہ کمرہ جس میں جج ان مقدموں کو سنے جن کو عدالت میں لے جانے کی ضرورت نہیں ھوتی ؛ جج کا خلوت گاہ -

**Chamberlain, n.**: حاجب ؛ وہ افسر جو کسی بادشاہ یا امیر کے امور خانہ داری کا انتظام کرے -

*Lord C. of the Household*: میر حاجب اور ڈراما وغیرہ کی اجازت دینے والا -

*Lord Great C. of England*: انگلستان کا سر حاجب -

**chamberlainship, n.**: میر حاجب کا عہدہ ؛ حجابت -

**Chameleon (k-), n.**: (۱) گرگٹ ؛ حربا ؛ بوقلموں - (۲) غیر مستقل مزاج ؛ متلون ؛ بے اصولا ؛ گرگٹ (مجازاً) -

**chameleonic, a.**: گرگٹ کا ؛ گرگٹ سا -

**chameleon-like, a. & adv.**: حربا صفت ؛ گرگٹ صفت ؛ گرگٹ کی طرح ؛ حربا نما -

**Chamfer**, *v.t.& n.* : (۱) مسطح کرنا ( عمودی کنارے یا کونے کو ) - (۲) نالی بنانا ؛ نالی نکالنا ؛ خط ڈالنا - (۳) مسطح سطح -

*hollow* or *concave c.* : بجائے بسولے کے چھینی سے مسطح کی ھوئی سطح -

**Chamois**, *n.* : یورپی سانبھر -

*c.-leather,shammy, shammy-leather* : سابر کا چمڑا ؛ سابر سا -

**Chamomile** : دیکھو - CAMOMILE

**Champ**, *v.t.& i.,& n.* : چپڑ چپڑ چبانا -

**Champagne**(sh-), *n.* : فرانس کی ایک قسم کی شراب ؛ شیمپین -

**Champaign**(tshampan),*n.* : کھلا میدان ؛ سیع میدان -

**Champerty**, *n.* : ( قانون ) کسی مقدمے میں ایک فریق کو اِس نظر سے مدد دینا کہ جائداد متنازعہ میں اِس کا حصہ بھی رھے ؛ شام پارٹی -

**Champion**, *n. & a., & ,v.t.*: (۱) حمایتی ؛ پشتی لینے والا ؛ حامی کار - (۲) میری ؛ میر میدان ؛ رستم؛ میر یا شہ ( مرکبات میں اِستعمال کئے جاسکتے ھیں ؛ جیسے : میر کشتی ؛ میرمکا ؛ میر کلہ؛ میر شلغم ؛ شہ شلغم ؛ شہ گل؛ میرگل، وغیرہ) ؛ کشتی باز ؛ جانور ، پودے ، وغیرہ جو مقابلے میں سب سے اول رھیں - (۳) حمایت کرنا ؛ حمایت لینا ؛ حمایتی بننا -

*c. blunder* : بھت ھی سنگین غلطی ؛ فاش غلطی -

*c. boxer* : میر گھونسا -

*c. idiot* : نرا ؛ پیٹ بھر کے ؛ جیسے : نرا احمق -

*c. turnip* : شہ شلغم ؛ میر شلغم -

*king's, queen's C.or C. of England* : اِنگلستان میں تخت نشینی کے درباروں کے موقعوں پر ایک افسر جو نسلاً بعد نسلٍ اِس عھدے پر چلا آرھا ھے -

**championless**, *a.* : بے یار و مددگار؛ بے حامی ؛ بےحمایتی -

**championship**, *n.* : میریت -

**Chance**, *n. & a.* : (۱) اِتفاق - (۲) بھاگ ؛ بخت ؛ نصیب ؛ قسمت - (۳) موقع - (۴) اِمکان ؛ احتمال ؛ گمان ؛ ظن ؛ غالب گمان -

*chance- (=by c.)* : اتفاقاً -

*c.- sown tree* : خود رو درخت -

*a c. companion, meeting* : اِتفاقی ملاقات ؛ سنجوگ -

*by c.* : اِتفاقاً ؛ اِتفاق سے ؛ قسمت سے ؛ قضارا -

*on the c.* : بخیال اِمکان ؛ اُمید پر -

*stand a ( good, fair ) c.* : زیادہ اُمید ھونا ؛ زیادہ موقع ھونا -

*take* one's *c.* : قسمت آزمای کرنا ؛ قسمت آزمانا -

*the main c.* : دولت مند بننے کا موقع -

**Chance**, *v.i. & t.*: (۱) ( متروک ) واقع ھونا ؛ وقوع میں آنا ؛ صادر ھونا ؛ حادث ھونا ؛ وارد ھونا - (۲) ( محاورہ ) قسمت آزمای کرنا ؛ جو کھم اُٹھانا -

*c. upon* : اِتفاقیہ ملنا ؛ آپڑنا ؛ اِتفاقیہ پالینا -

**Chancel**, *n.* : انگریزی گرجا یا کلیسا کا مشرقی حصہ جھاں پادری کھڑا ھوتا ھے اور جس کے گرد کٹہرا بھی ھوتا ھے ؛ صدر کلیسا -

**Chancellery**,- *ory. n.* : (۱) عھدہ وزارت کا دفتر ، عملہ ، وغیرہ ؛ دیوان وزارت ؛ باب حکومت - (۲) سفارت یا قنصل خانے کا دفتر -

**Chancellor**, *n.* : (۱) وزیر ؛ مشیر ؛ وکیل ملک - (۲) کسی جامعہ یا یونیو سٹی کا افسر اعلیٰ ؛ امیر جامعہ - (۳) ( جرمنی آسٹریا ، وغیرہ ) وزیر اعظم ؛ صدر اعظم -

*C. of bishop or diocese* : اسقف کا قانونی مشیر -

*C. of Duchy of Lancaster* : حکومت کا کارکن ( قانوناً بادشاہ کا نائب بحیثیت ڈیوک آف لینکسٹر ) ؛ اکثر وہ وزیر کابینہ جو بغیر قلمدان کے ھو -

*C. of Exchequer* : وزیر مالیہ -

*C. of Garter or other order* : وہ افسر جو کمیشنوں وغیرہ پر مھر کرے ؛ مھر بردار -

*Lord C., C. of England, Lord High C.* : دارالامرا کا میر مجلس ؛ عدالت مرافعہ کا میر مجلس ؛ قاضی القضاۃ -

*Vice- C.* : نائب امیر جامعہ -

**chancellorship**, *u.* : صدارت عظمیٰ ؛ وزارت عظمیٰ -

**Chance-medley**, *n.* : ( قانون ) ( فعل ) قتل؛ خطا ( جو بالکل بے اِرادہ نہ ھو ) ؛ بے احتیاطی ؛ بے خبری -

**Chancery**, *n.* : (۱) لارڈ چانسلر کی عدالت - (۲) محافظ خانہ -

*in c.* : پیچ جس میں حریف کی گردن بغل میں آجائے -

**Chancre**, *n.* : ٹانکی ؛ گرمی کا گھاو ؛ آتشک کا گھاو -

**Chandelier**, *n.* : شیشے کا جھاڑ ؛ چھل چراغ ؛ چلچراغ -

**Chandler**, *n.* : شماع؛ شمع‌ساز؛ شمع فروش؛ بتی فروش ؛ بتی والا ؛ بتی ، روغن ، صابون ، وغیرہ بیچنے والا -

*corn-c.* : غلہ فروش ؛ بقال -

*ship-c.* : جھاز کا سامان مثل رسی ، بادبان وغیرہ بیچنے والا -

**Change**, *n.* : (۱) بدل ؛ تبدیلی ؛ اُلٹ پلٹ ؛ تغیر ؛ فرق ؛ اِنقلاب ؛ اِختلاف - (۲) ایک کے بدلے دوسری چیز رکھنا ؛ تبادلہ ؛ مبادلہ ؛ ادلا بدلی - (۳) چاندبدل ؛ چاند کا گھٹاو بڑھاو ؛ تحویل قمر ( خصوصاً ھلال کے لیے ) - (۴) سودا لینے کے بعد بقیہ دام - (۵) ریزگاری ؛ خردہ -

*Change ( wrongly, 'Change )* : وہ مقام جھاں سوداگر ومھاجن ملتے ھیں ؛ ساھوکارہ -

*c. of clothes* : کپڑوں کا فاضل جوڑا -

*for a c.* : تبدیل آب و ھوا کی غرض سے -

*on C.* : ساھوکارے میں -

*ring the cc.* : گھنٹی بجانا ( عموماً بصیغہ جمع ) ؛ گھنٹی کا بجنا ؛ مختلف طریقے گھنٹی بجانے کے ؛ باج بدل گھنٹی بجانا ( مجازاً ) سب جتن کر چھوڑنا ؛ کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھنا -

*take* one's, *the, c. out of* : کسی سے اپنا عوض لینا ؛ بدلہ لینا ؛ اِنتقام لینا -

**changeful**, *a.* : کبھی کچھ کبھی کچھ ؛ متلون -

**changeless**, *a* : بغیر تبدیلی کے ؛ غیر متبدل ؛ پائیدار ؛ بلااِنقلاب ؛ برقرار ؛ راسخ؛ ثابت ؛ اُستوار -

**Change**, *v.t. & i.*: (۱) بدلنا ؛ ادلا بدلی کرنا ؛ تبدیل کرنا ؛ تغیر کرنا ؛ تغیر وتبدل کرنا - (۲) پیچھا چھڑانا - (۳) بھنانا ؛ بدلوانا ( ایک سکے کو دوسرے سکے میں ) تڑانا ؛ خردہ کرنا -

(۴) جوڑا بدلنا - (۵) دست بدست جانا ؛ ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں ( یا ایک کے پاس سے دوسرے کے پاس ) جانا - (۶) لینا دینا ؛ داد وستد کرنا - (۷) متغیر ہونا - (۸) چاند کا نئی ہیئت میں آنا ' خصوصاً بصورت ہلال نمودار ہونا -

*c. colour*: چہرے کا رنگ بدلنا ؛ رنگ فق ہوجانا ؛ رنگ زرد پڑجانا ؛ شرما جانا -

*c. front*: دلیل میں پہلو بدلنا ؛ محاذ بدلنا -

*c.* one's *condition*: شادی کرنا -

*c.* one's *mind*: اپنی رائے بدلنا ؛ ارادہ بدل دینا ؛ نئی تدبیر یا رائے اختیار کرنا -

*c.* one's *note or tune*: دھیما پڑجانا ؛ سرد پڑجانا ؛ غمگین ہو جانا وغیرہ -

*c. step, foot, feet*: کوچ کرتے وقت طبل کی آواز پر پیر اٹھانا -

*c. to, into, from*: تغیر کرنا ؛ بدل دینا -

**Changeable**, *a.*: (۱) بے قرار ؛ غیر مستقل ؛ بے ضابطہ ؛ بے ثبات ؛ متلون ؛ ڈھل مل ؛ متغیر ؛ متبدل - (۲) تبدیل پذیر ؛ تغیر پذیر ؛ قابل تبدیل

**changeability**, *n.*: تلون ؛ تغیر پذیری ؛ بے ثباتی ؛ ڈھل مل پنا

**changeableness**, *n.*: تلون ؛ تغیر ؛ تبدیل ؛ ناپائیداری؛ بے ثباتی -

**Changeling**, *n.*: وہ چیز یا بچہ جو چوری چھپے کسی بچے یا چیز سے بدل لیا جائے ' خصوصاً وہ بچہ جو پریاں کسی انسانی بچے کے عوض ڈال جاتی ہیں ؛ بدلا ہوا بچہ یا چیز -

**Channel**, *n., & v.t.*: (۱) بہتے پانی کا قدرتی یا مصنوعی نالہ ؛ نہر - (۲) ( جغرافیہ ) خلیج ؛ کھاڑی ؛ رودبار - (۳) مائع کے لیے نل دار رستہ ؛ نل ؛ آبریز - (۴) رستہ ؛ سمت ؛ راہ - (۵) وسیلہ ؛ واسطہ ؛ توسط ؛ ذریعہ ؛ سبیل - (۶) نالی ؛ جھیری ؛ جدول ؛ ستون کے خطوط ؛ خیارہ - (۷) نالی بنانا ؛ جھیری بنانا ؛ جدول بنانا ؛ خیارہ بنانا ؛ خطوط ڈالنا ؛ رستہ نکالنا یا کاٹنا -

*The C., English C.*: خلیج انگلستان ؛ رود بار انگلستان-

**Channel**, *n.*: چوڑا موٹا تختہ جو جہاز کے پہلو سے نکلا رہتا ہے تاکہ مستول بند رسیوں (ریسمانی نردبان یا نردبانوں) کے لیے زیادہ جگہ نکل آئے -

**Chant**, *n., & v.i & t.*: (۱) گیت ؛ راگ ؛ بھجن - (۲) ( موسیقی ) کلیسائی بھجن کی دھن ؛ نغمہ ؛ ترانہ ؛ قوالی - (۳) یکساں آواز کا گیت ؛ گنگنانا ؛ ترنم - (۴) گانا ؛ الاپنا ؛ گنگنانا ؛ لے سے باتیں کرنا یا پڑھنا -

*c. horses*: دھوکا دے کر بیچنا ؛ فریب سے بیچنا -

*c. the praises of*: سدا گن گاتے رہنا -

*double c.*: دوبیتی نغمہ -

*quadruple c.*: چار بیتی نغمہ ( چاربیت ) -

*single c.*: یک بیتی نغمہ -

*hantage, n.*: استحصال بالجبر

**Chanter**, *n*: (۱) قوال؛ گویا؛ کلاونت؛ مغنی، طرب؛ مترنم؛ گاکر پڑھنے والا ؛ نغمہ خواں - (۲) بیگ پائپ یعنے انبانی کی نے ؛ تونبی کی نے -

*horse-c.*: فریبی اسپ فروش ؛ دھوکا باز گھوڑے بیچنے والا -

**Chanterelle**, *n.*: انگریزی زرد ککرمتا جو کھایا جاتا ہے ؛ کھمبی -

**Chanticleer**, *n.*: مرغا ؛ خروس ؛ اہلی مرغ ؛ مرغ سحر ؛ صبح خواں -

**Chantress**, *n.*: گانے والی عورت ؛ مغنیہ ؛ مطربہ ؛ گاکر پڑھنے والی -

**Chantry**, *n.*: (۱) وقف پادریوں کے نام کہ وہ وقف کنندہ کے ایصال ثواب کے لیے دعا مانگا کریں - (۲) چھوٹا گرجا جس میں مردوں کے لیے دعا مانگتے ہیں - خانقاہ موقوفہ -

**Chanty**, *n.*: ملاحوں کا گیت جو بوجھ اٹھاتے وقت گاتے ہیں ؛ ملاحی -

**Chaos** (k-), *n.*: (۱) مادہ یا ہیولیٰ ؛ قبل تکوین - (۲) فضائے غیر محدود ؛ خلائے بسیط - (۳) گڈمڈ ؛ ابتری ؛ دھرمی برھمی ؛ افراتفری ؛ درہم برہم ؛ عدم نظام ؛ خلل ؛ اختلال - (۴) یونانیوں کے عقیدے میں سب سے بڑا خدا ؛ خلاق اکبر

**chaotic**, *a.*: مثل ہیولیٰ ؛ درہم برہم ؛ گڈمڈ -

**chaotically**, *adv.*: درہم برہم ؛ ابتری سے -

**Chap**, *v.t. & i., & n.*: (۱) تڑکانا ؛ تڑکنا ؛ دڑکانا ؛ دڑکنا ؛ پھٹنا ( ہاتھ کی جلد کا ) ؛ ( زمین وغیرہ کا ) شق ہونا ؛ شق کرنا؛ چاک کرنا ؛ چاک ہونا- (۲) (عموماً بصیغۂ جمع) (شگاف؛ جلد ' وغیرہ میں) چاک ؛ شق ؛ درز ؛ رخنہ ؛ دراڑ -

**chappy**, *a.*: پھٹے ہوئے ؛ شگاف دار ؛ ترکیدہ ؛ چاک شدہ

**Chap, Chop**, *n.*: (۱) جبڑے ' خصوصاً جانوروں کے ( بصیغۂ جمع ) - (۲) گال ؛ رخسار - (۳) ( واحد ) نیچے کا جبڑا یا آدھا گال خصوصاً سور کا جو کھایا بھی جاتا ہے -

*c.-fallen*: دل گیر ؛ غمگین ؛ غمناک ؛ مغموم ؛ حزیں اندوہناک ؛ ملول -

*cc. of the Channel*: بحر اٹلانٹک سے خلیج انگلستان میں داخلہ -

*Bath-c.*: منہ لٹکا ہوا ؛ پژمردہ ؛ افسردہ ؛ دل تنگ

*fat-cc.*: موٹے چہرے کا آدمی ؛ بھرے گال والا ؛ گل پھلا ؛ فربہ رخسار -

*lick one's cc.*: مزے کی وجہ سے یا مزے کے خیال سے منہ میں پانی بھر آنا ؛ ہونٹ چاٹنا

**Chap**, *n.*: ( روز مرہ ) مرد آدمی ؛ بھلا مانس -

**Chap-book**, *n.*: عام مذاق کی چھوٹی چھوٹی کتابیں جن میں قصے ' گیت ' ترانے ' وغیرہ ہوتے ہیں ؛ کتابیا -

**Chape**, *n.*: شام ( میان کی نوک پر ) ؛ بکسوے کا کانٹا ؛ آنکڑا ؛ پیٹی وغیرہ میں پھسلنے والا حلقہ

*chapeau-bras, n.*: ( تاریخ ) شاپو برا ؛ تکوشیہ ٹوپی ؛ اٹھارھویں صدی عیسوی میں تکونی ' چپٹی ریشمی ہیٹ یا ٹوپی جسے بغل میں رکھ لیا کرتے تھے -

**Chapel**, *n.*: (۱) کلیسائے بزرگ کے علاوہ عیسائیوں کی عبادت کا مقام جو کسی مکان یا معبد سے ملحق ہو ؛ خانہ گرجا - (۲) کسی بڑی عبادت کی نماز گاہ جہاں محراب وغیرہ بھی ہو ' خصوصاً کلیسائے بزرگ کا

کرد یا گیا ہو ؛ نماز گاہ - (۳) رومن کیتھلک گرجا - (۴) ( طباعت ) دفتر مطبع ؛ مطبع والوں کی انجمن یا ان کا جلسہ -

*c. of ease* : دور کے نمازیوں کی سہولت کے لیے گرجا -

*c. royal* : محل گرجا

*keep a c.* : کالج میں حاضری دینا -

*Lady-c.* : وہ گرجا جو حضرت مریم کی طرف منسوب ہو جس میں محراب بڑی ہوتی ہے ؛ نماز خانۂ عذرا -

**Chapelry**, *n.* : وہ ضلع جو ایک چھوٹے گرجے کے تحت ہو ؛ چھوٹے گرجے کا علاقہ -

**Chaperon**, *n., & v.t.* : (۱) آتون ؛ اتالیقہ ؛ شادی شدہ یا سن رسیدہ عورت جو دوشیزہ لڑکیوں کی اتالیق ہوتی ہے اور آداب مجلس وغیرہ سکھاتی ہے - (۲) اتالیقی کرنا ؛ نگرانی کرنا -

**chaperonage**, *n.* : نگرانی ؛ اتالیقی -

**Chapiter**, *n.* : ستون یا کھمبے کا سر یا چوٹی ؛ تاج -

**Chaplain**, *n.* : (۱) پادری جو کسی بڑے یا مقتدر شخص کے عبادت خانے میں کام کرے ؛ کسی خاندان کا پادری - (۲) راہبہ جو کسی راہب خانے میں نماز پڑھائے -

**chaplaincy**, *n.* : خاندانی پادری کا عہدہ -

**Chaplet**, *n.* : (۱) سہرا ؛ ہار ( پھولوں ، پتیوں ، سونے ، جواہرات ، وغیرہ کا سر کے لیے) ، پھولوں کا گجرا - (۲) سمرنی ؛ تسبیح ؛ سبحہ ؛ مالا ؛ کنٹھا ( زیور ) - (۳) مینڈک وغیرہ میں انڈوں کی ڈوری - (۴) - دیواروں وغیرہ میں لمبی ابھری ہوئی لکیر ؛ گولا -

**chapleted**, *a.* : سہرے دار ؛ تسبیح دار ؛ گولے دار

**Chapman**, *n.* : بساطی ؛ پھیری والا

**Chappie,-y**, *n.* : البیلا ؛ چھیلا ؛ بانکا ؛ مرد نازنین ؛ رنگیلا ؛ خود آرا -

**Chapter**, *n.* : (۱) کتاب کا باب ؛ فصل ؛ سورہ - (۲) ( مجازاً ) خاص مضمون ، حکایت ، وغیرہ - (۳) پارلیمنٹ کا ایکٹ جو کسی میقات کے آئینوں میں شمار ہوتا ہے اور حوالے کے لیے اس پر نمبر ڈال دیا جاتا ہے - (۴) کسی گرجا یا خانقاہ کے پادریوں کی پوری جماعت -

*c. & verse* : کسی اقتباس کا پورا پورا حوالہ : سورت اور آیت بتانا؛ کسی دعوی کے لیے پوری پوری سند-

*c.-house* : مجلس خانہ -

*c. of accidents* : ناگہانی حوادث یا واقعات -

*to end of c.* : ہمیشہ؛ دواماً -

**Char**, *n.* : ویلز وغیرہ میں پہاڑی تراوٹ مچھلی -

**Char** : دیکھو CHARE -

**Char**, *v.t. & i.* : جل کر کوئلہ ہو جانا : جلاکر کوئلہ بنانا ؛ جلنا ؛ جلانا ؛ جھلسنا؛ جھلسانا ؛ آنچ سے کالا کرنا -

**Char-a-banc (s)**, *n.* : لمبی گاڑی جس میں بہت سی نشستیں ہوں اور جس میں تعطیل کے دن مضافات میں جاتے ہیں؛ تفریح گاڑی ؛ سیر گاڑی -

**Character**, *n., & v.t.* : (۱) امتیازی نشان ؛ نشانی ؛ علامت - (۲) ( بصیغۂ جمع ) آنک ؛ ہندسہ ؛ حرف - (۳) رسم خط خط - (۴) کسی شخص کا خط - (۵) امتیازی خاصہ ؛ امتیاز ( عموماً نوع وغیرہ کے لیے تاریخ طبیعی میں ) - (۶) شخص یا قوم کی خصوصیت ؛ ذہنی یا اخلاقی طبیعت یا فطرت - (۷) اخلاقی قوت ؛ مستقل مزاجی ؛ استواری طبیعت - (۸) شہرت ؛ ناموری؛ نام ؛ آبرو ؛ نیک نامی - (۹) سیرت ؛ خاصیت ؛ خصلت ؛ سبھاو ؛ گن ؛ چال چلن ؛ طبع؛طبیعت ؛ مزاج ؛ سرشت ؛جوہر ؛ نہاد ؛ فطرت - (۱۰) سفارش نامہ ؛ صداقت نامہ ؛ سند لیاقت ؛ سند خوشنودی مزاج - (۱۱) مرتبہ ؛ حیثیت ؛ منصب - (۱۲) معروف آدمی - (۱۳) شخص جو ناول نویس یا ڈراما نویس ایجاد کرتے ہیں ؛ شخص ناول یا ڈراما - (۱۴) ایکٹر یا ریاکار کا پارٹ ، سوانگ - (۱۵) وہمی شخص ؛ سنکی ؛ خبطی - (۱۶) ( متروک نظم میں ) کندہ کرنا ؛ نقش کرنا - (۱۷) بیان کرنا -

*c. actor* : وہ ایکٹر جو سنکیوں کا سوانگ کرے -

*in c.* : سیرت یا طبیعت کے موافق سوانگ -

*out of c.* : طبیعت کے خلاف سوانگ -

*public c.* : مشہور و معروف شخص ؛ مشہور خاص و عام -

**Characteristic**, *a. & n.* : (۱) امتیازی ؛ عادتی ؛ طبعی ؛ مخصوص ؛ نمایاں ؛ خصوصیت ظاہر کرنے والا - (۲) صفت ؛ خصلت ؛ طبع ؛ طبیعت ؛ کیفیت ؛ خاصیت ؛ فطرت ؛ خو ؛ عادت ؛ خصوصیت - (۳) ( ریاضی ) لوگارتم کا ممیز-

**characteristically**, *adv.* : عادتاً ؛ امتیازاً ؛ خاصیتاً وغیرہ -

**Characterize**, *v.t.* : (۱) سیرت بیان کرنا ؛ خصلت بیان کرنا - (۲) نام دینا ؛ مشہور کرنا - (۳) خاصیت بیان کرنا ؛ مشخص کرنا - (۴) کسی کا امتیازی خاصہ ہونا ؛ متصف کرنا ؛ خصلت پیدا کرنا ؛ کسی وصف سے متصف کر دینا -

**characterization**, *n.* : سیرت نگاری ؛ کردار نگاری -

**Characterless**, *a.* : (۱) معمولی ؛ عامی - (۲) بے سند ؛ جس کے پاس کوئی صداقت نامہ نہ ہو -

**Charade (sharahd)**, *n.* : ایک پہیلی جس کی بوجھ ایک لفظ کے ٹکڑے جوڑنے سے نکلتی ہے ؛ لغز ؛ چیستان -

**Charcoal**, *n.* : (۱) لکڑی کا کوئلہ ؛ کوئلہ ؛ کاربن کی ایک صورت - (۲) جلتے کوئلوں کے دھوئیں سے خود کشی -

*c.-burner* : کوئلہ گر -

**Chare, Char**, *n.*, (usu. pl), & *v.i.* : (۱) گھر صاف کرنے کا کام ؛ پھٹکل کام - (۲) پھٹکل کام کرنا -

**Charge**, *n.* : (۱) بوجھ ؛ بار - (۲) - کسی چیز کی صحیح مقدار جو کسی چیز میں رکھی جائے مثلاً بندوق میں بارود کی مقدار ؛ بارود ؛ کارتوس ؛ مقدار معین؛ لقمہ - (۳) ( مجازاً ) بوجھ ؛ بار - (۴) خرچ ؛ لاگت ؛ صرف ؛ قیمت ؛ دام - (۵) خدمت کی اجرت یا قیمت ؛ محنتانہ - (۶) امر مفوضہ ؛ کار متعلقہ ؛ فرض ؛ فریضہ ؛ عہدہ ؛ منصب - (۷) پاسبانی ؛ حفاظت ؛ سپردگی ؛ رکھوالی ؛ نگرانی ؛ جائزہ ؛ حوالگی - ( ) شے یا شخص سپرد کردہ یا حوالہ شدہ ؛ امانت ؛ وہ جماعت جو پادری کی نگرانی میں ہو ؛ جماعت متعلقہ - (۹) ہدایت ؛ تنبیہ ؛تاکید ؛ نصیحت - (۱۰) الزام ؛ تہمت ؛ افترا ؛ اتہام - (۱۱) یورش ؛ حملہ ؛ ہلہ ؛ دھاوا ؛ چڑھائی ؛ تاخت - (۱۲) ( فوج ) حملہ کرنے کے لیے جو طبل یا بوق وغیرہ بجایا جائے ؛ طبل یورش ؛ ہلہ بولنا - (۱۳) ( نقابت ) طغریٰ ؛ مارکہ ؛ تمغہ ؛ تکمہ -

*c.-sheet* : فرد جرم -

*bishop's c.*: پادری یا اسقف کی وصیت یا تنبیہ -

*curate in c.*: ذمہ دار افسر -

*give* person *in c.*: پولیس کی حراست میں دے دینا ؛ پولیس کے حوالے کر دینا -

*judge's c. to jury*: جیوری کو جج کی ہدایت -

*lay to one's c.*: اِلزام لگانا ؛ ذمے دار ٹھیرانا -

*parting c.*: رخصت ہونے کے وقت کی وصیت ؛ وداعی وصیت ؛ وداعی نصیحت -

**Charge**, *v.t. & i.*: (۱) بار کرنا ؛ ڈالنا ؛ ٹھونسنا ٹھانسنا ؛ لبالب بھرنا ( برتن کا ) ؛ پورا پورا بھرنا ( بندوق ، توپ ، وغیرہ کا ) - (۲) بھر دینا ( ہوا کا بخارات سے ، پانی کا کیمیاوی اجزا سے ، جامع کا برق سے ، حافظہ کا واقعات سے ) - (۳) سپرد کرنا ؛ حوالے کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ تحویل میں دینا ؛ سونپنا - (۴) حکم دینا ؛ تاکید کرنا ؛ ہدایت کرنا ( خصوصاً پادری ، یا جج کا ) - (۵) اِلزام دینا ؛ تہمت لگانا ؛ متہم کرنا - (۶) ذمہ داری عائد کرنا ؛ مستوجب ٹھیرانا ؛ ذمے داری ڈالنا - (۷) قیمت طلب کرنا ؛ مطالبہ کرنا - (۸) تاخت کرنا ؛ حملہ کرنا ؛ ہلہ کرنا ؛ ( خصوصاً سواروں کا ) دھاوا کرنا ؛ چڑھائی کرنا ؛ یورش کرنا - (۹) ہتھیار تولنا -

*c. bayonets*: سواروں کا حملہ روکنے کے لیے سنگینوں کو تولنا -

*c.* oneself *with*: اپنے ذمے لینا ؛ کسی چیز کا بیڑا اُٹھانا ؛ اپنے اوپر لازم کرلینا -

**Chargeable** *a.*: (۱) قیمتی ؛ بیش بہا ( متروک ) - (۲) قابل مواخذہ ؛ قابل باز پرس - (۳) قابل مطالبہ زر ؛ قابل وضع - (۴) واجب الادا ؛ واجب الاخذ - (۵) قابل منسوبی ؛ قابل اِنتساب - (۶) حساب میں شمار کئے جانے کے قابل ؛ حساب پر چڑھائے جانے کے قابل -

*c. to the parish*: علاقۂ پادری کے ذمے -

**chargeability**, *n.*: قابل مواخذہ ہونے کی حالت ؛ مواخذہ پذیری -

*charge (d' affaires)*, *n.* (pl. *-es d,-*): نائب سفیر -

**Charger**, *n.*: ( متروک ) سینی ؛ قاب ؛ مشقاب ؛ طبق -

**Charger**, *n.*: (۱) " چارج " کا اسم فاعل - (۲) جنگی گھوڑا ؛ افسری گھوڑا -

**Chariot**, *n.*, & *v. t.*: (۱) رتھ ؛ جلوسی گاڑی ( نظم میں اور خاص کر سورج کے لیے ) - (۲) اٹھارھویں صدی کی چو پہیا گاڑی جس میں نشست پیچھے ہوتی تھی (۳) ( تاریخ ) جنگی رتھ - (۴) رتھ میں لے جانا ؛ رتھ کی طرح لے جانا -

**charioteer**, *n.*: رتھ بان ؛ گاڑی بان -

**Charitable**, *a.*: (۱) داتا ؛ مخیر ؛ سخی ؛ دریا دل ؛ فیاض - (۲) فیاضانہ ؛ مخیرانہ ؛ خیراتی - (۳) نیک نیت ؛ خوش نیت ؛ نیک دل ؛ خوش گمان ؛ کریم النفس

**charitableness**, *n.*: نیک نیتی ؛ نیک دلی ؛ فیاضی ؛ سخاوت ؛ کریم النفسی -

**charitably**, *adv.*: نیک نیتی سے ؛ نیک دلی سے ؛ فیاضانہ ؛

**Charity**, *n.*: (۱) اِنسانی ہمدردی ؛ اِنسانی محبت (۲) نکوکاری ؛ مہربانی ؛ نرم دلی ؛ رافت - (۳) خلوص ؛ اِخلاص ؛ نیک گمانی ؛ نیک خیالی ؛ خوش نیتی ؛ اِخلاص ؛ شفقت - (۴) خیرات ؛ داد دھش ؛ زکات ؛ دان ؛ پن ؛ فیاضی - (۵) خیرات خانہ ؛ محتاج خانہ ؛ محتاجوں کی اِمداد -

*c. begins at home*: اول خویش بعدہ درویش ؛ پہلے اپنے پیچھے غیر -

*c.-boy, -girl*: خیراتی لڑکا یا لڑکی یعنی وہ لڑکا یا لڑکی جو خیرات خانے میں پلی ہو ؛ ٹکڑوں پلا -

*C. Commission*: سنہ ۱۸۵۳ ع میں اِنگلستان میں ایک بورڈ یا مجلس اوقات کی نگرانی کے لیے بنائی گئی تھی ؛ مجلس نظامت اوقات -

*C. Commissioner (s)*: ناظم خیرات خانہ جات ؛ ناظم اوقات -

*charities*: خیرات -

*Brother, Sister, of C.*: ارباب خیر -

*cold as c.*: خشک اصولی ؛ اِنتظام جس میں مشین کی طرح کام ہو -

*in, out of, c. with*: محبت سے ؛ ہمدردی سے -

**Charivari**, *n.*: چیخ پکار ؛ غل غپاڑہ ؛ ہڑبڑ ؛ ہڑبونگ -

**Charlatan** (sh-), *n.* & *a.*: (۱) نیم حکیم ؛ نیم طبیب ؛ عطائی ؛ جھوٹا طبیب ؛ بازاری طبیب - (۲) جھوٹا مدعی ؛ ڈھونگیا ؛ لپاٹی -

**charlatanish**, *a.*: نیم حکیمانہ ؛ عطائیانہ ؛ مدعیانہ ؛ ڈھونگیا -

**charlatanism, charlatanry**, *nn.*: ڈھونگ پن ؛ اِدعا ؛ دعوئ باطل -

**Charles's wain**, *n.*, *(Plough, Great Bear)*: سات ستارے ؛ کالا ہفت ؛ سات سہیلیوں کا جھمکا ؛ ست رِکھی ؛ دب اکبر ؛ بنات النعش -

**Charlock**, *n.*: رائی ؛ سرسوں ؛ خردل -

**Charlotte**, *n.*: ھالٹ ؛ پکائے ہوئے سیب کی مٹھائی جس پر روٹی کے بھورے جمے ہوں -

*c. russe*: انڈا اور کھانڈ یا اُبالا دودھ جو اسفنجی کیک میں بھرا ہوتا ہے ؛ اسفنجی کیک -

*Charm*, *n.*: (۱) افسوں ؛ جادو ؛ منتر ؛ ٹونا ؛ ٹوٹکا ؛ سحر ؛ نیرنگ ؛ طلسم - (۲) تعویذ ؛ حرز ؛ گنڈا - (۳) گھڑی کی زنجیر کا آویزہ - (۴) جذب ؛ دل فریبی ؛ دل کشی ؛ دل ربائی ؛ دلبری ؛ دلاویزی ؛ موہنی ؛ فریفتگی -

*charms*: حسن ؛ جمال -

**Charm**, *v. t.*: (۱) جادو یا ٹونا کرنا ؛ جادو چلانا یا پھینکنا ؛ جادو یا منتر پھونکنا ؛ منتر پڑھنا - (۲) جادو کی طاقت پیدا کرنا (۳) موہ لینا ؛ موہنا ؛ لبھانا ؛ فریفتہ کرنا ؛ مفتون کرنا ؛ شیفتہ کرنا - (۴) خوش کرنا ؛ مسرور کرنا -

*c. asleep*: جادو سے سلا دینا ؛ جادو کرکے سلا دینا -

*c. away*: جادو کے زور سے دور کرنا -

*c. out, of*: ( راز ، رضا مندی ، وغیرہ ) جادو کے زور سے حاصل کرنا -

*bear a charmed life*: طلسماتی زندگی رکھنے والا ؛ جس پر کوئی وار نہ چل سکے -

**charmed**, *p.p.*: محظوظ ؛ خوش ؛ مسحور ؛ سحر زدہ -

**charming**, *part.*: سوہاونی ؛ موہنی ؛ رجھاو ؛ دلربا ؛ دلفریب

دلاویز ؛ فسوں ساز ؛ دل پسند ؛ دل پذیر؛ مطبوع ؛ دلچسپ پسندیدہ -

**charmingly**, *adv.*: دلبرانہ ؛ دل کشی سے ؛ دلربائی سے -

**Charmer**, *n.*: (۱) جادوگر ؛ منتری ؛ افسوں گر - (۲) من موہن؛ موہنی مورت ؛ دلربا ؛ دلبر ؛ نازنیں ' بالخصوص حسینہ -

**Charnel-house**, *n.*: مکان یا تہ خانہ جہاں ہڈیاں یا لاشیں رکھی جائیں ؛ مردہ خانہ ؛ میت کدہ -

**Charon**, *n.*: خیران ؛ یونانی اساطیریات یا دیو مالا میں وہ دیوتا یا کشتی بان جو روحوں کو تحت الثری یا جہنم میں لے جاتا ھے -

*C.'s boat, ferry, etc.*: موت کا وقت ؛ موت کا گھاٹ -

**Charpoy**, *n.*: چارپائی -

**Chart**, *n., & v.t.*: (۱) جہاز رانوں کا بحری نقشہ جس میں ساحل چٹان ' وغیرہ دکھلائے جاتے ھیں ؛ بحری نقشہ - (۲) خاص حالات کو ظاہر کرنے والا نقشہ ؛ خاص نقشہ - (۳) منحنی وغیرہ بنا کر کسی نقشے پر تپش ' قیمتوں ' وغیرہ کے تغیرات کو ظاہر کرنا ؛ ترسیم کرنا - (۴) جدول اعداد و شمار یا معلومات کا تختہ ؛ ترسیم نامہ -

*magnetic c.*: مقناطیسی نقشہ ؛ مقناطیسی ترسیمہ -

**chartless**, *a.*: بے نقشہ ؛ بے ترسیم ؛ بے ترسیمہ -

**Charter**, *n.*: (۱) سند ؛ پروانہ ؛ راج پتری ؛ توقیع ؛ منشور ؛ فرمان - (۲) دستاویز ؛ انتقال اراضی ؛ معاہدہ - حق؛ اختیار؛ استحقاق -

*c.-party*: دیکھو -CHARTER-PARTY

*Great C. (Magna Charta)*: منشور اعظم ( جس سے انگلستان میں دستوریت قائم ہوئی ) -

**Charter**, *v.t.*: (۱) سند دینا ؛ پروانہ دینا ؛ حق عطا کرنا - (۲) قول و قرار کر کے جہاز کرائے پر دینا ؛ گاڑی وغیرہ کرائے پر کرنا -

*chartered accountant*: رکن انجمن محاسبین جو فرمان شاہی سے قائم کی گئی ہو ؛ سند یافتہ محاسب -

*chartered libertine*: رند لا اُبالی ؛ آزاد قلندر -

**charterer**, *n.*: سند عطا کرنے والا ؛ سند عطا کنندہ ؛ جہاز کرائے پر دینے والا -

**Charter-party**, *n.*: جہاز کے مالک اور سوداگر کے درمیان قول یا اقرار ؛ جہاز کرائے پر دینے اور سامان اُتارنے کے لیے قول ؛ جہازی کرایہ نامہ ؛ سرخط کرایۂ جہاز -

**Chartism**, *n.*: سنہ ۱۸۳۷ تا سنہ ۱۸۴۸ ع کی اِصلاحی تحریک کے اُصول ؛ منشوریت -

**chartist**, *n.*: اُصول بالا ماننے والا ؛ منشوری ( یہ نام منشور جمہور کی وجہ سے پڑا ) -

**Chartography** (k-) دیکھو CARTOGRAPHY -

**Chartreuse** (shartrerz), *n.*: (۱) کارتھوزی شراب ؛ ایک فرانسیسی شراب - (۲) سیبی رنگ -

**Chartulary**(k-): دیکھو CARTULARY -

**Charwoman**, *n.*: دن کی نوکر ؛ دن دن کی نوکر -

**Chary**, *a.*: (۱) ہوشیار ؛ خبر دار ؛ آگاہ ؛ با خبر ؛ محتاط؛ چوکس - (۲) پھونک پھونک کے قدم رکھنے والا - (۳) بخیل ؛ کنجوس -

*c. of praise*: تعریف کرنے میں متامل ؛ مشکل سے تعریف کرنے والا

**charily**, *adv.*: ہوشیاری سے ؛ کفایت سے ؛ جز رسی سے -

**chariness**, *n.*: احتیاط ؛ چوکسی ؛ بخل؛ تامل -

**Charybdis** (k-), *n.*: دیکھو SCYLLA -

**Chase**, *n.*, **Chace**: (۱) پیچھا ؛ تعاقب - (۲) بے کٹہرا رمنا یا سبزہ گاہ - (۳) شکار ؛ تعاقب کردہ جہاز - (۴) ٹینس کے کھیل کا ایک ہاتھ -

*in c. of*: پیچھا کرتے ہوئے ؛ تعاقب میں -

*give c.*: پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا ؛ رگیدنا ؛ شکار کھیلنا -

*the c.*: صید افگنی ؛ شکار بازی -

**Chase**, *v.t.*: پیچھا کرنا ؛ رگیدنا ؛ کھدیڑنا ؛ تعاقب کرنا -

*c. from*: نکال دینا ؛ پیچھا کر کے نکال دینا -

*c. out of*: پیچھا کر کے دور کردینا -

*c. to*: رگیدتے ہوئے لے جانا -

**Chase**, *n.*: (۱) بندوق کی نالی یا نال - (۲) نا وغیرہ رکھنے کی نالی -

**Chase**, *n.*: ( طباعت ) فرمہ -

**Chasm**(kazm), *n.*: (۱) غار ؛ قعر - (۲) تسلسل کا ٹوٹ جانا ؛ اِنقطاع تسلسل ؛ رخنہ - (۳) دو شخصوں یا جماعتوں میں اِختلاف جذبات ' اغراض ' وغیرہ ؛ بون بعید ؛ شدید اِختلاف - (۴) خلا ؛ خلو ؛ خالی جگہ -

**chasy**, *a.*: شگاف دار ؛ غار دار ؛ غار نما ؛ قعر آسا -

*chasse* (shahs), *n.*: شاس؛ قہوہ وغیرہ کے بعد پینے کی شراب-

*chasse* (shasa), *n.& v.i.*: شاسا ؛ لغزش رقص ؛ ناچ میں پاؤں کا پھسلانا -

*chassepot* (shaspo), *n.*: شسپو ؛ فرانسیسی فوج کی کارتوسی بندوق -

**Chassis** (shase), *n.* (pl. the same): توپ گاڑی یا موٹر گاڑی کا ٹھٹھر یا ڈھانچہ ؛ کسی کمپنی کا موٹروں کا ذخیرہ -

**Chaste**, *a.*: (۱) پاک ؛ پاکیزہ ؛ پاک دامن ؛ پارسا ؛ عفیف ؛ عفیفہ ؛ عاصم ؛ طاہرہ ؛ پرہیزگار ؛ محتاط ؛ معصوم - (۲) شایستہ؛ پاکیزہ؛ (تقریر میں) سوقیانہ پن سے پاک ؛ شستہ تقریر ؛ شستہ و رفتہ - (۳) ضابطہ ؛ خود دار ؛ محتاط ؛ سادہ مذاق ؛ سادہ مزاج ؛ پاک صاف طرز بیان -

**chastely**, *adv.*: شائستگی سے ؛ شستگی سے ؛ سادگی سے ؛ پاکیزگی سے ؛ پاک دامنی سے -

**Chasten**, *v.t.*: (۱) عذاب میں ڈال کر سدھارنا ؛ تزکیہ کرنا- (۲) بنانا ؛سنوارنا ؛ نکھارنا- سونا ؛ دھیما کرنا ؛ معتدل کرنا؛ رام کرنا( نفس کو ) ؛ نفس مارنا -

**chastener**, *n.*: اِسم فاعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Chastise**, *v.t.*: (۱) سزا دینا ؛ سیاست کرنا ؛ تادیب کرنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ گوشمالی کرنا ؛ سرزنش کرنا - (۲) مارنا پیٹنا -

**chastisement**, *n.*: عذاب ؛ تادیب ؛ سیاست ؛ عقوبت ؛ گوشمالی ؛ سزا ؛ سرزنش -

**chastiser**, *n.*: تنبیہ کرنے والا ؛ مودب ؛ سرزنش کرنے والا ؛ سزا دینے والا -

**Chastity**, *n.*: (۱) عصمت ؛ عفت ؛ پاک دامنی ؛ زہد ؛ پارسائی ؛ پرہیز گاری - (۲) کنوار پن ؛ تجرد ؛ بکر - (۳) سادہ مزاجی ؛ سادگی ؛ پاکی ؛ پاکیزگی -

**Chasuble**, *n.*: چیز و بل ؛ عیسائیوں کی عید قربان و فطر کے موقع پر رسوم ادا کرنے والے کے پشت دوش کا حلہ عبادت -

**Chat**, *v.i.*, & *n.*: (۱) بات چیت ؛ گپ ؛ غپ شپ ؛ بے تکلف گفتگو - (۲) بات چیت کرنا ؛ گپ شپ اُڑانا ؛ بے تکلف گفتگو کرنا -

**chattiness**, *n.*: غپ شپ ؛ گپ بازی -

**chatty**, *a.*: گپی ؛ باتونی -

**Chat**, *n.*: چڑیوں کی قسمیں ، خصوصاً گانے والی خوش آواز چڑیوں کی -

*chateau* (shato), *n.* (pl.-*x*, pr.-*z*): جاگیر داروں کی گڑھی ، حویلی ؛ دیہاتی حویلی -

**Chatelaine** (sh-), *n.*: ٹاگڑی ؛ تگڑی ؛ کردھنی ؛ چھوتّی ؛ چھوتّی زنجیریں جو عورت کی پیٹی میں ، گھڑی ، کنجی ، پنسل ، وغیرہ کے لیے لگی رہتی ہیں -

**Chattel**, *n.*: چیز بست ؛ اسباب ؛ اشیا ؛ اجناس ؛ مال و متاع ؛ اثالا ؛ مال و اموال ؛ جائداد منقولہ ؛ اشیاے منقولہ ؛ اثاثہ ؛ انگڑ کھنگڑ -

**Chatter**, *v.i.* & *n.*: (۱) (طیور کا) کلکلانا ؛ چوں چوں کرنا ؛ چیں چیں کرنا - (۲) (انسان کا) بڑ مارنا ؛ بکواس کرنا ؛ ہرزہ گوئی کرنا ؛ یاوہ گوئی کرنا ؛ بک بک کرنا ؛ رٹنا ؛ بیہودہ بکنا ؛ احمقانہ گفتگو کرنا ؛ بے موقع بولنا - (۳) (دانت کا) بجنا ؛ کٹکٹانا ؛ کڑ کڑانا ؛ ڈگ ڈگانا ؛ نیز کسی مشین کے ڈھیلے حصوں کا بجنا ؛ کھٹ کھٹ ہونا - (۴) چڑ چڑ ؛ چٹ چٹ ؛ ٹیں ٹیں ؛ کلکلاہٹ ؛ کچکچاہٹ ؛ گپ ؛ گپ شپ ؛ ٹر ؛ ہرزہ گوئی ؛ یاوہ گوئی ؛ زیادہ گوئی -

*chatterbox*: باتونی ؛ بکی ؛ گپی ؛ ہرزہ سرا ؛ یاوہ گو ؛ زیادہ گو ؛ پر گو ؛ پوچ گو ؛ باتوں کی جھڑ لگانے والا ؛ بسیار گو -

**Chauffer**, *n.*: (۱) دھاتی انگیٹھی ؛ منقل ؛ آتش دان - (۲) ٹوٹ کی بھٹی جس میں ہوا کے لیے سوراخ ہوں -

*chauffeur* (shofer), *n.*: موٹربان ؛ موٹر چلانے والا -

**Chaumontel** (sho-), *n.*: بڑی قسم کی ناشپاتی ؛ ولایتی ناشپاتی -

*chaussure*, *n.*: انگریزی جوتا ؛ بوٹ -

**Chauvinism** (sho-), *n.*: جنگ جویانہ وطن پرستی ؛ شاونیت (شاون جو نپولین کے زمانے کا بہادر تھا) -

**chauvinist**, *n.* & *a.*: شاونی ؛ جنگ جو وطن پرست ؛ جارحانہ وطن پرستی کا حامی -

**chauvinistic**, *a.*: شاونی ؛ شاویانہ ؛ جار حانہ وطن پرستی کے انداز سے ؛ وطن پرستانہ -

**Chaw**, *v.t.*, & *n.*: (۱) (سوقیانہ) چابنا ؛ چبانا - (۲) تمباکو کا اٹنا ، گولی -

*c.-bacon*: بے ادب ؛ احمق ؛ گنوار ؛ گنوار کا لٹھ ؛ کھامڑ ؛ اُجڈ -

*c. up*: (امریکا میں) شکست فاش دینا ؛ پیس ڈالنا -

**Cheap**, *a.*: (۱) ارزاں ؛ سستا ؛ سستے مول ؛ کم مول کا ؛ ہلکے مول کا ؛ مندے بھاو کا ؛ کم دام کا ؛ (چیز ، قیمت ، کم بھاو دوکان دار کے متعلق آتا ہے) کم قیمت ؛ کم لاگت کا ؛ کم بھاو - (۲) لاگت یا خرچ کے لحاظ سے ارزاں ؛ کم خرچ بالا نشیں - (۳) جو آسانی سے حاصل ہوسکے ؛ سہل الحصول - (۴) بے قدر ؛ نکما ؛ کھنہ ؛ فرسودہ ؛ باسی - (۵) سستے داموں ؛ سستا ؛ ارزاں -

*c. & nasty*: سستا اور نکما ؛ ارزاں بلا علت -

*c. jack*: پھیری والا ؛ بساطی -

*c. trip*: ریل وغیرہ پر کم کرایہ دے کر تفریحی سفر ؛ ارزاں سفر -

*c. tripper*: ریل وغیرہ پر کم کرایہ دے کر تفریحی سفر کرنے والا ؛ ارزاں سافر یا مسافر -

*dirt c.*: مٹی کے مول ؛ کوڑیوں کے مول -

*feel c.*: (سوقیانہ) پژمردہ ؛ افسردہ ؛ اُداس ؛ گری طبیعت -

*hold c.*: حقیر جاننا ؛ بے قدی کرنا ؛ قدر نہ کرنا ؛ ادنی سمجھنا -

*on the c.*: آسان طریقے سے ؛ مفت میں

**cheapish**, *a.*: نکما ؛ گھٹیا -

**cheaply** *adv.*: سستا ؛ ارزاں ؛ کم قیمت پر -

**cheapness**, *n.*: ارزانی ؛ سستا پن -

**Cheapen**, *v.t.* & *i.*: (۱) (متروک) مول کرنا یا چکانا ؛ دام یا بھاو کرنا ؛ قیمت چکانا - (۲) ارزاں کرنا ؛ ارزاں ہو جانا ؛ مول گھٹانا یا گھٹنا ؛ دام توڑنا -

**Cheat**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) دم ؛ جھانسا ؛ دھوکا ؛ چھل ؛ چال ؛ بتّا ؛ حیلہ ؛ کید ؛ دغا ؛ عیاری - (۲) حیلہ باز ؛ حیلہ ور ؛ دغا باز ؛ فریبی ؛ چالیا ؛ جھانسا دینے والا ؛ دھوکے باز ؛ ٹھگ ؛ اڑی مار - (۳) تاش کا ایک کھیل جس میں ایسا دھوکا یا جعل جائز ہے جو معلوم نہ ہوسکے - (۴) ٹھگنا ؛ چال چلنا ؛ دغا دینا ؛ دم دینا ؛ جل دینا ؛ جھانسا دینا ؛ بتا دینا ؛ دھوکا دینا ؛ حیلہ کرنا ؛ فریب دینا ؛ بے ایمانی کرنا ؛ دغا بازی کرنا - (۵) خرید و فروخت میں بے ایمانی کرنا ؛ کانٹا مارنا ؛ ڈنڈی مارنا - (۶) (وقت) گذارنا ؛ (وقت) بہلانا ؛ (دکان) اُتارنا ؛ اِس طرح سے مشغول ہونا کہ رفت یا تکان محسوس نہ ہو ؛ تکان یا وقت کو بہلاوا دینا -

**Check**, *int.* & *n.*: (۱) شطرنج میں بادشاہ پر زد ؛ شہ ؛ کشت ؛ ایسے موقع پر کشت کہنا - (۲) حرکت میں یکایک روک ؛ روک ؛ رکاوٹ ؛ ناگہانی روک ؛ مزاحمت ؛ جھڑکی ؛ زجر ؛ گھڑکی ؛ ڈانٹ - (۳) خفیف فوجی شکست - (۴) (شکار) بو کا غائب ہو جانا - (۵) انقطاع ؛ روک ؛ ٹھہراو ؛ تعرض ؛ سد باب - (۶) روک ؛ اٹکاو ؛ روک تھام - (۷) شے یا شخص جو مزاحمت کرے ؛ مزاحم ؛ روکنے والا - (۸) جانچ ؛ پڑتال ؛ مقابلہ ؛ امتحان ؛ تنقیح (حسابات) - (۹) شناخت چٹھی ؛ چھوٹے ہوئے یا سپرد کردہ اسباب کی رسید - (۱۰) (امریکا) تاش کھیلنے میں پیش تختہ جس پر شرط وغیرہ کا روپیہ رکھتے ہیں ؛ تاش کا پیش تختہ -

*c.-action*: پیانو میں موگری روکے رکھنا کہ دوبارہ ضرب نہ لگنے پائے -

*c.-nut*: وہ ڈھبری جو دوسری ڈھبری پر چڑھائی جائے تاکہ دوسری ڈھبری کسی رہے ؛ روک ڈھبری (ج) -

*c.-rein*: قائزہ -

*c.-string*: گاڑیوں میں رسی جس کے کھینچنے سے گاڑی بان گاڑی روک دیتا ہے ؛ روک ڈورا -

*c.-taker*: تھیٹر وغیرہ میں ٹکٹ جمع کرنے والا ؛ ٹکٹ گیر -

*c.-till*: دکان کے پیش تختے میں رسیدوں کے رکھنے کی جگہ ؛ رسید خانہ -

*hand in* one's *cc.*: مر جانا ؛ جان بحق تسلیم ہونا ؛ روح حوالے کرنا -

*keep in c.*: ضبط میں رکھنا ؛ قابو میں رکھنا -

**Check**, *v.t. & i.*: (۱) کشت دینا ؛ شہ دینا - (۲) یکا یک روکنا ؛ دفعتاً روک دینا (۳) (شکاری کتوں کا) بو نہ پاکر رک جانا یا بو کا پتہ لگا لینا - (۴) روکنا ؛ تھامنا ؛ ٹھہرانا ؛ اٹکانا ؛ بند کرنا قابو میں رکھنا ؛ دباو میں رکھنا ؛ باز رکھنا - (۵) جانچنا ؛ پرتالنا ؛ بدہ ملانا ؛ جایزہ لینا ؛ ؛ مقابلہ کرنا ؛ تنقیح کرنا (بیان ، حساب ، شمار و اعداد ، ملازمین ، وغیرہ کا) -

**Check**, *n.*: چارخانہ کپڑا ؛ چوخانہ ؛ چارخانہ دار

**checked**, *a.*: چارخانہ دار-

**Check**: دیکھو CHEQUE -

**Checker**: دیکھو CHEQUER -

**Checkmate**, *int. & n., & v.t.*: (N.) شہ مات ؛ (v.t.) شہ مات دینا ؛ مات دینا ؛ مات کرنا ؛ شکست دینا ؛ ہرا دینا ؛ باطل کر دینا ؛ رائگاں کرنا ؛ (int.) مات ! -

**Cheddar**, *n.*: ایک قسم کا پنیر ؛ ولایتی پنیر -

**Cheek**, *n., & v.t.*: (۱) کلا ؛ رخسارہ ؛ گال ؛ عارض ؛ خد - (۲) شوخ تقریر ؛ گستاخانہ تقریر (نیز فعل) - (۳) ڈھٹائی ؛ شوخ چشمی - (۴) دروازے وغیرہ میں کواڑ - (۵) (بصیغۂ جمع) آھنی شکنجہ یا زنبور کے دندانے جو ایک دوسرے میں بیٹھ جائیں -

*c.-bone*: آنکھ کے نیچے گال کی ھڈی -

*c. by jowl*: بہت ھی قریب ؛ یار غار ؛ ھمراز ؛ چولی دامن کا ساتھی ؛ پاس پاس ؛ ساتھ ساتھ -

*c.-tooth*: ڈاڑہ -

*have the c. to*: ڈھٹائی کرنا ؛ جسارت کرنا ؛ جسارت ھونا -

*to* one's own *c.*: بلا شرکت غیرے -

**cheekily**, *adv.*: گستاخانہ ؛ شوخی سے ؛ گستاخی سے -

**cheekiness**, *n.*: شوخی ؛ گستاخی ؛ جسارت ؛ ڈھٹائی ؛ شوخ چشمی

**cheeky**, *a.*: گستاخ ؛ شوخ ؛ ڈھیٹ -

**Cheep**, *v. i., & n.*: پرند بچے کی باریک آواز ؛ چیں چیں ؛ چیں چیں کرنا -

**cheeper**, *n.*: تیتر بچہ یا چوزہ -

**Cheer**, *n.*: (۱) دل و دماغ اور مزاج کی کیفیت - (۲) غذا ؛ طعام ؛ خوراک ؛ اکھانا ؛ بھوجن ؛ تواضع ؛ ضیافت ؛ سامان دعوت - (۳) جے کارا ؛ جے جے کی پکار ؛ واہ وا ؛ نعرۂ آفرین ؛ تحسین ؛ مرحبا -

*be of good c.*: دل مضبوط رکھنا ؛ جی نہ ھارنا ؛ امید قائم رکھنا -

*make good c.*: خوب کھاو ؛ مزے دار کھانے کھاو ؛ مزے اڑاو -

*the fewer the better c.*: جتنے آدمی کم اتنا ھی کھانے کو زیادہ -

*three c...*: تین نعرۂ تحسین -

*what c.?*: تمہارا کیا حال ھے ؟ ؛ مزاج شریف ؟ -

**Cheer**, *v. t. & i.*: (۱) دلاسا دینا ؛ ڈھارس دینا ؛ تسلی دینا ؛ تشفی دینا ؛ تسکین دینا ؛ خاطر جمع کرنا ؛ دلجمعی کرنا ؛ دل یا جی بہلانا ؛ جی خوش کرنا ؛ دلداری کرنا ؛ خوش ھونا - (۲) دل بڑھانا ؛ ھمت بندھانا ؛ ترغیب دینا (خصوصاً بلند آواز سے) - (۳) (پکار کر) تحسین کرنا ؛ آفرین کرنا ؛ شاباشی دینا ؛ مرحبا کہنا -

*cheer up*: تسلی دینا ؛ جی نہ ھارنا ؛ ھمت باندھنا ؛ بشاش ھونا ؛ مگن ھونا ؛ خاطر جمع ھونا یا کرنا ؛ دلجوئی کرنا -

**Cheerful**, *a.*: (۱) قانع ؛ خوش ؛ خوش وقت ؛ شاد ؛ دلشاد ؛ شادمان ؛ ھشاش بشاش ؛ مگن- (۲) مسرور کن ؛ خوشگوار ؛ فرح بخش ؛ مسرت بخش ؛ روح پرور ؛ تازگی بخش ؛ زندہ دل ؛ خندہ پیشانی - (۳) رضا مند ؛ راضی ؛ آمادہ -

**cheerfully**, *adv.*: شادمانی سے ؛ خوشی سے ؛ دل سے ؛ خندہ پیشانی سے ؛ سر آنکھوں سے ؛ جی جان سے -

**cheerfulness**, *n.*: مسرت ؛ بشاشت ؛ خوش وقتی ؛ شادمانی ؛ زندہ دلی ؛ خوش طبعی ؛ خوشی و خرمی ؛ خوش مزاجی -

**Cheerless**, *a.*: تیرہ و تار ؛ بے نور ؛ بے رونق ؛ اداس ؛ سونا ؛ افسردہ ؛ بجھا ھوا ؛ مردہ ؛ شکستہ حال -

**cheerlessly**, *adv.*: بے دلی سے ؛ اداسی سے ؛ مردہ دلی سے ؛ افسردگی سے -

**cheerlessness**, *n.*: بےرونقی ؛ بے نوری ؛ مردنی ؛ افسردگی ؛ پژمردگی ؛ اداسی ؛ سناٹا ؛ سونا پن -

**Cheerly**, *adv.*: (بحری) دل و جان سے ؛ چستی چالاکی سے ؛ جیوٹ سے ؛ ھمت سے -

**Cheery**, *a.*: خوش ؛ خوش وقت ؛ شادماں ؛ دلشاد ؛ مسرور ؛ ھنس مکھ ؛ خندہ رو ؛ بشاش ؛ خنداں ؛ مگن ؛ زندہ دل -

**cheerily**, *adv.*: خندہ روی سے ؛ زندہ دلی سے -

**cheeriness**, *n.*: شادمانی ؛ خندہ روی ؛ خرمی ؛ خوشی ؛ خوش وقتی ؛ خوش طبعی ؛ زندہ دلی -

**Cheese**, *n.*: (۱) پنیر - (۲) خطمی کا پھل -

*c.-cake*: پنیری کیک جس میں دھی ؛ پنیر ، وغیرہ کی مٹھائی بھری جاتی ھے ؛ نان پنیر ؛ پنیری روٹی -

*c.-cutter*: پنیر تراش -

*c.-fly*: پنیر مکھی -

*c.-hopper*: کرم مگس ؛ دود الذباب ؛ مکھی تڈا -

*cheesemonger*: پنیر فروش ؛ پنیر ساز ؛ پنیر ، مکھن ، وغیرہ بیچنے والا -

*c.-paring*: دانہ زد ؛ کنجوس ؛ بخیل ؛ تنگ دل ؛ کنجوسی ؛ بخیلی ؛ تنگ دلی ؛ (بصیغۂ جمع) چھانٹ چھوٹ ؛ الم غلم اشیا ؛ کترن ؛ چھانٹن -

*c.-plate*: (۱) پنیر رکابی - (۲) بڑا کوٹ بٹن -

*c.-rennet*: پنیر مایہ (ایک پودے کا نام)-

*c.-scoop, -taster*: وہ چمچہ جس سے تھوڑا تھوڑا پنیر نمونے کے لیے نکالتے ھیں ؛ پنیر گیری -

*c.-straws*: پنیر کی لوزین -

*a c.*: پنیر کی گولی یا ٹکیا -

*bread & c.*: سادہ غذا ؛ دال روٹی ؛ موٹی جھوٹی -

*chalk & c.*: بالکل مختلف ؛ گدھے گھوڑے کا سا فرق ؛ روپئے روٹی کا سا فرق -

*green c.*: کچا پنیر -

*make cc.*: کھاگرا ناچ ناچنا ؛ (مدرسے کی لڑکیوں کا) چکر کھاتے کھاتے یکایک بیٹھ جانا جس سے سایہ یا پاجامہ پھول جاتا ھے -

**Cheese**, *n.* **The cheese**: ٹھیک ؛ ٹھیک بات ؛ یہ بات !

( یہ فارسی لفظ چیز ھے ) -

**Cheese**, *v. t.*. **Cheese it:** (سوقیانہ) ٹھہرو؛ جانے دو؛ چھوڑ دو -

**Cheesy**, *a.*: مثل پنیر کے ؛ پنیر سا ؛پنیر ذائقہ ؛ ( سوقیانہ ) طرحدار ؛ بانکا ؛ بنا ٹھنا -

**cheesiness**, *n.*: پنیر کا ذائقہ ؛ پنیر پن ؛ بانک پن ؛ طرحدازی -

**Cheetah**, *n.*: چیتا ( درندہ ) -

*chef*, *n.*: رکاب دار ؛ بکاول ؛ میرمطبخ ؛ باورچی خانے کا داروغہ -

*chef-d.œuvre* ( **shedervr** ), *n.* ( **pl.** *chefs-* ): اُستادانہ کام ؛ کمال ؛ مہا کاج ؛ شہکار -

**Cheil** ( **o** )- ( **ki** ): دیکھو - CHIL (O)

**Cheir** ( **o** )- ( **kir** ) : دیکھو - CHIR (O) -

**Cheiropteran**, *n.*: ذوات الثدی یا دودھ پلانے والے جانوروں میں سے وہ جانور جس کے جھلی دار ہاتھ پروں کا کام دیں ؛ شپری جانور ؛ خفا شیہ -

**Cheiropterous**, *a.*: چمگادڑوں کی قسم کا ؛ خفاشی ؛ خفاشیہ -

**Chela**, *n.*: چیلا ؛ مرید ؛ بدھ مت کا چیلا -

**Chelsea Royal Hospital**, *n.*: بوڑھے اور ناکارہ سپاھیوں کے لیے ھسپتال ؛ بوڑھے سپاھیوں کا ھسپتال -

**Chemical** (**ke-**), *a.* & *n.* : ( ۱ ) کیمیا کا ؛ کیمیاوی ؛ کیمیائی ؛ کیمیا کے متعلق - ( ۲ ) ( جمع ) کیمیاوی اشیا ( وہ اشیا جو کیمیاوی اعمال سے حاصل ھوں یا اں میں استعمال کی جائیں ) -

*c. combination* : کیمیاوی ترکیب یا اجتماع -

**chemically**, *adv.* : کیمیا کی رو سے ؛ کیمیاوی طریقے پر -

**chemico-** : واصلہ ' جز ترکیبی -

**Chemise** (**shimez**), *n.* : عورتوں کے پہننے کا زیر جامہ ؛ پیراھن ؛ کرتہ ؛ قمیص ( زنانی ) -

**Chemisette** (**she-**), *n.* . ( ۱ ) شلوکا - ( ۲ ) لیس یا ململ وغیرہ جو گریبان کے چاک میں عورتیں لگالیتی ھیں -

**Chemist** (ke-), *n.* : کیمیا داں ؛ دوا ساز ؛ دوا فروش -

**Chemistry**, *n.* : علم کیمیا ؛ کیمیا ؛ رسائن ودیا -

*applied* or *practical c.* : ( ۱ ) عملی کیمیا - ( ۲ ) (مجازاً) پر اسرار تغیر یا عمل -

**Chemitype**, *n.* : کیمیا چھاپ ؛ چھاپے میں کیمیاوی عمل سے کسی پلیٹ کا چربہ لینا -

**Chenille** (**shinel**), *n.*: مخمل کی جھالر یا مخمل کی ڈوری -

**Cheque, Check**, *n.* : چک ؛ ھنڈی -

*c.-book* : چک نامہ ؛ چکوں کی کتاب -

*blank c.* : سادہ چک -

*crossed c.* : خط کشیدہ چک جس کا مطلب یہ ھے کہ صرف اسی بینک کے ذریعے سے رقم ادا ھو جس کے نام یہ چک ھے -

**Chequer, Checker**, *n.* : ( ۱ ) بساط شطرنج ؛ بساط ؛ تختہ نرد - ( ۲ ) بساط شطرنج کی مانند ؛ رنگ برنگ بنا ھوا ؛ چار خانہ دار کپڑا ؛ شطرنجی کپڑا -

**chequerwise**, *adv.* : شطرنجی وار ؛ شطرنج وار ؛ چوپڑ وار -

**Chequer, Checker**, *v.t.* : ( ۱ ) چوپڑ کا سا بنانا ؛ شطرنجی بنانا - ( ۲ ) رنگ برنگا کرنا ؛ بو قلموں کرنا ؛ رنگ برنگ بنانا ؛ چار خانہ بنانا ؛ گونا گوں کرنا -

*chequered lot, fortunes, life* : بوقلموں زندگی ؛ رنگ برنگی زندگی -

**Cherish**, *v.t.* : ( ۱ ) پالنا پوسنا ؛ پرورش کرنا ؛ نوازنا ؛ اپنے سائے میں لینا ؛ ظل عاطفت میں لینا - ( ۲ ) پیارا سمجھنا؛ عزیز رکھنا یا جاننا ؛ آنکھ کی پتلی یا تارا سمجھنا ؛ ھتھیلی کا چھالا بنانا ؛ لو لگائے رھنا ( عموماً اُمید یا احساسات وغیرہ کے لیے )

**Cheroot** (**sh-**), *n.* : سگار جس کے دونوں سرے کھلے ھوں ؛ چرٹ ؛ چٹا -

**Cherry**, *n.& a.* : ( ۱ ) آلو بالو ؛ شاہ دانہ ؛ ناش دانہ ؛ ککناج ؛ ولایتی مکو ؛ گیلاس - ( ۲ ) ( *Adj* ) سرخ -

*c.-bob* : دوھر یا شاہ دانہ -

*c.brandy* : شاہ دانے کی شراب ؛ لال شراب -

*c.-breeches* : گیارھویں ھزار ( انگریزی فوج کا ایک رسالہ ) -

*c.lips* : سرخ لب ؛ لب لعل -

*c.-pie* : سورج مکھی -

*c.ribbon* : سرخ فیتہ -

*c.ripe* : میوہ فروش کی آواز ؛ جیسے : شاہ دانے ھیں پکے -

*c.-tree* : شاہ دانے کا درخت -

*c.-wood* : شاہ دانے کی لکڑی -

*make two bites at a c.* : پس و پیش کرنا ؛ جھجھکنا ؛ ٹھٹھکنا ؛ بہ تکلف پیش آنا -

**Chersonese** (**k-,-es**), *n.* : جزیرہ نما -

**Chert**, *n.* : چقماق نما بلور -

**Cherub**, *n.* (**pl.**-*s.im*) : ( ۱ ) کروبی ؛ فرشتہ - ( ۲ ) دوسرے طبقے کا فرشتہ جس کو علم عطا کیا گیا ھو - ( ۳ ) ( فنون لطیفہ ) پردار بچہ ( مورتی ) - ( ۴ ) خوبصورت یا معصوم بچہ ؛ بھولا بچہ ؛ سندر بالک -

**cherubic**, *a.* : معصوم صورت ؛ فرشتہ خو ؛ ملائک صفت ؛ فرشتہ سا ؛ ملکی ؛ کروبیوں کے متعلق -

**Chervil**, *n.* : یخنی ' سلاد ' وغیرہ میں استعمال کرنے کا ایک ساگ ؛ خوشبو دار ساگ -

**Cheshire**, *a.* : باچھیں پھٹا -

*C.cat* : منہ پھٹا شخص -

**Chess**, *n.* : شطرنج -

*c.-board* : بساط ؛ شطرنج کی بساط -

*c.-men* : شطرنج کے مہرے -

**Chessel**, *n.* : پنیر کا سانچہ -

**Chest**, *n.* : ( ۱ ) بڑا مضبوط صندوق - ( ۲ ) ملاحوں کے سامان رکھنے کا صندوق ؛ پیٹی - ( ۳ ) خاص صندوق - ( ۴ ) روکڑ کا صندوق ؛ ( مجازاً ) صندوقوں کے اندر کی رقم - ( ۵ ) کسی چیز کے رکھنے کا ڈبا ' خصوصاً چاے کا ڈبا ؛ پیٹی - ( ۶ ) سینہ ؛ صدر -

*c.-note,-voice* : پست ترین سر ؛ پست ترین آواز -

*c. of drawers* : ششدرہ -

*c.-protector* : سینہ بند ؛ صدری -

*carpenter's c.* : بڑھئیوں کا اوزار دان -

*medicine c.* : دوائیوں کا صندوق ؛ صندوق ادویہ -

-**chested**, *a.*: سینہ دار -

**Chesterfield**, *n.*: ایک قسم کا کوٹ ؛ چسٹر -

**Chestnut**, *n.* & *a.*: (۱) شاہ بلوط کا درخت ؛ کستانہ - (۲) شاہ بلوط کا پھل ؛ جوز - (۳) پرانا ؛ فرسودہ ؛ پامال قصہ - (۴) سرخی مائل بھورا - (۵) سرنگ ، کمیت گھوڑا -

*c.-tree, Spanish c., Sweet c.*: شاہ بلوط کا درخت ؛ کستانہ -

*horse-c.*: دیکھو HORSE, *n.* اور CASTOK, *n.* (موترا) -

**Cheval-glass** (she-), *n.*: بڑا جھولنا آئینہ (جو ڈنتوں میں آویزاں ہو اور ہل جل سکے ) -

**Chevalier** (sh-), *n.*: (۱) ایک قسم کا نائٹ - (۲) فرنچ لیجن آف آنر کا رکن - (۳) قدیم فرانسیسی اُمرا میں سے نو جوان سپاہی -

*c. of industry*: عیار ؛ قسمت آزما ؛ قسمت باز -

*The C.* or *C. de St. George*: ( تاریخ انگلستان میں ، مدعی کلاں -

*The Young C.*: ( تاریخ اِنگلستان میں ) مدعی خرد -

*chevaux de frise* (*shevodefrez*) *n. pl.*: (۱) خار دار جنگلا ؛ خسک کٹھرا - (۲) پلک ، پودوں آنکھوں کا طبعی غلاف -

*chevelure*, *n.*: بال بنانا ؛ بالوں کا سنگار ؛ مانگ -

**Cheviot**. *n.* & *a.*: شیویٹ پہاڑیوں کی بھیڑوں کا اون یا اِس کا کپڑا ؛ شیوٹی اون یا کپڑا -

**Chevron** (sh-), *n.*: کیکری ؛ خاندانی اُمرا کی ڈھالوں پر ، نا.. کمیشنڈ افسروں کی آستینوں پر یہ علامت ہوتی ہے -

**Chevrot**... -**tin**, (sh-), *n.*: چھوٹا نافہ دار ہرن -

**Chevy**, **Chivy**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا - (۲) سٹک جانا ؛ بھاگ جانا ؛ کافور ہونا ؛ رفوچکر ہونا ؛ لمبا ہونا ؛ چمپت ہونا ؛ پتا توڑ کے بھاگنا ؛ نکل بھاگنا - (۳) ایک قسم کا کھیل مثل کبڈی یا لون پاٹ کے -

**Chew**, *v.t.* & *i.*, & *n.*: (۱) چابنا ؛ چبانا - (۲) تمباکو ( منہ میں ) گھلانا - (۳) سوچنا ؛ غور کرنا ؛ سوچ بچار کرنا - (۴) فکر کرنا ؛ غور کرنا ؛ مستغرق ہونا ؛ جگالی کرنا ؛ جگالنا - (۵) ( *N.* ) چبائی ؛ جگالی - (۶) تمباکو کی گولی یا انٹا -

*c. the cud*: پگھرانا ؛ پاگھر یا جگالی کرنا ؛ ( اِستعارۃً ) فکر یا خیال میں محو ہونا ؛ فکر میں ہونا -

**chewer**, *n.*: چابنے والا ؛ چبانے والا -

**Chianti** (kiah-), *n.*: سرخ ایتالوی شراب ؛ کانتی -

**Chiaroscuro**, (kygaroskooro), *n.* & *a.*: (۱) تصویر کشی میں دھوپ چھاؤں دکھانا - (۲) دھوپ چھاؤں - (۳) تنوع ؛ ( مجازاً ) ادب میں یہ کیفیت پیدا کردینا - (۴) ( *Adj.* ) دھوپ چھاؤں کے متعلق ؛ دھوپ چھاؤں کا - (۵) کچھ کھلا کچھ ڈھکا -

**Chiasmus** (k-), *n.*: صنعت تقلیب -

**Chibouk**, -**que**, *n.*: لمبا ترکی پائپ . تمباکو پینے کا ؛ چبوق -

*chic*, (sh-) *n.* & *a.*: (۱) چابک دستی ؛ مہارت ؛ اُستادی ؛ دستگاہ ؛ مشاقی - (۲) مقبول وضع قطع ؛ مقبول اسلوب - (۳) ( *Adj.* ) وضعدار ؛ طرحدار -

**Chicane** (sh-) *v.t.* & *i.*, & *n.*: (۱) حیلہ بازی کرنا ؛ قانونی حیلہ نکالنا ؛ شرعی حیلہ ڈھونڈھنا ؛ احتیال - (۲) فریب دینا ؛ روباہ بازی کرنا ؛ دھوکا دینا ؛ پھسلانا ؛ دھوکا دے کر کچھ حاصل کرنا ؛ چکمہ دینا - (۳) ( *N.* ) حیلہ ؛ فریب ؛ چکمہ ؛ جھانسا -

**Chicanery**. *n.*: شرعی حیلہ ؛ قانونی حیلہ ؛ لفظی بحث کرنا ؛ بحث لاطائل کرنا ؛ سوفسطائیت -

**Chick**, *n.*: چوزہ : مرغی کا بچہ ؛ چینگا ؛ پٹھا -

*chickabiddy*: بچوں کو پیار سے کہتے ہیں : للا ، میاں -

*c.-weed*: ایک چھوٹا پودا -

*the cc.*: کسی خاندان کے ننھے ننھے بچے ؛ چینگی پوٹے -

**Chicken**, *n.* (pl. - *ens*, -*en*): (۱) اہلی پرندوں کا بچہ ؛ چوزہ ؛ مرغ بچہ ؛ چوزے کا گوشت - (۲) ( نفی میں ) بچہ نہیں ہے -

*c.-breast (ed)*: چوزہ سینہ -

*c. hazard*: پانسے کا ایک کھیل -

*c.-heart (ed)*: بزدل ؛ ڈرپوک ؛ تھڑدلا ؛ بزدلا -

*c.-pox*: موتیا سیتلا ؛ چھوٹی چیچک -

*count* one's *cc. before they are hatched*: سوت نہ کپاس کولی سے لٹھم لٹھا -

*Mother Cary's c.*: ایک قسم کا پرند ؛ بحری کلنک -

**Chickling**. *n.*: موت ( مرثھ ) -

**Chick-pea**, *n.*: ایک قسم کا چھوٹا مٹر -

**Chicory**, *n.*: (۱) نیلے پھول کا پودا جس کی جڑ کام میں لائی جاتی ہے ؛ کاسنی ؛ ہندبا - (۲) بیخ کاسنی جو کبھی قہوے کے ساتھ اور کبھی قہوے کی بجائے اِستعمال ہوتی ہے -

**Chide**, *v.t.* & *i.*: ڈانٹنا ؛ جھڑکنا ؛ سرزنش کرنا ؛ گھڑکی دینا ؛ ملامت کرنا ؛ زجر و توبیخ کرنا ؛ شکوہ شکایت کرنا ؛ برا بھلا کہنا ؛ صلواتیں سنانا -

**Chief**, *n.*: (۱) ( نقابت ) سپر یا ڈھال کا بالائی ثلث - (۲) لیڈر ؛ راہ نما ؛ رہبر ؛ سردار ؛ پیشوا ؛ حاکم ؛ امیر - (۳) قوم ، فرقے یا جرگے کا سردار ؛ مکھیا ؛ چودھری ؛ شیخ قبیلہ - (۴) افسر محکمہ ؛ بالاترین افسر ؛ افسر بالا دست ؛ حاکم -

*Colonel - in - c.*: کرنل اعلیٰ -

*Commander - in - c.*: سپہ سالار اعظم -

-*in c.*: اعلیٰ ؛ اعظم -

**chiefdom**, *n.*: سردار کا علاقہ یا حلقہ -

**chiefess**, *n.*: ( مونث ) چودھرائن ؛ سردارنی -

**chiefless**, *a.*: بے سالار ؛ بے افسر ؛ بن سری ؛ بے سردار -

**chiefship**, *n.*: سرداری کا عہدہ ؛ امارت کا عہدہ ؛ افسری ؛ سرداری ؛ قیادت ؛ سالاری -

**Chief**, *a.* & *adv.*: (۱) بلحاظ خطاب کے اول و اعلیٰ - (۲) بلحاظ اہمیت یا اثر کے اول ؛ اہم ؛ خاص - (۳) پیش پیش ؛ نمایاں ؛ سربرآوردہ ؛ خاص - (۴) ( *adv.* ) خاص طور سے ؛ خاص کرکے ؛ بالخصوص ؛ اولاً -

*C. Justice*: قاضی اعلیٰ ؛ میر مجلس عدالت عالیہ ؛ میرعدلیہ -

**Chiefly**, *a.*: امیرانہ ؛ سردارانہ ؛ سزاوار سرداری -

**Chiefly**, *adv.* : (۱) سب سے پہلے ؛ سب سے پیشتر - (۲) خاص طور پر ؛ اغلباً ؛ غالباً -

**Chieftain**, *n.* : (۱) فوجی سردار ؛ قائد ؛ سالار ؛ ملک ؛ سرخیل ( نظم میں ) - (۲) قزاقوں کا سرغنہ ؛ لٹیروں کا سردار - (۳) پہاڑی قبیلوں کا رئیس یا شیخ ؛ غیرمتمدن یاقتہ قبائل کا سردار ؛ مکھیا ؛ چودھری

**chieftaincy**, *n.* : چود هرایت ؛ چودھری کا علاقہ ؛ سردار کا حلقہ -

**chieftainess**, *n.* : ( مونث ) چود هرائن ؛ سردارنی -

**chieftainry, chieftainship**, *nn.* : سرداری ؛ چودھرایت ؛ سالاری ؛ سرغنائی ؛ مکھیاپی

**Chiff-chaff**, *n.* : ایک گانے والی چڑیا -

*chiffon*, *n.* : ( عموماً بصیغۂ جمع ) زنانہ پوشاک کی آرائش و زیبائش کی چیزیں ؛ جیسے : بیلیں ، لیسیں ، جھالریں - ( بصیغۂ واحد ) پتلی جالی -

**Chiffonier**, *n.* : خانہ دار الماری ؛ ششدرہ -

**Chignon**, *n.* : گدی پر بالوں کا جتا ؛ بالوں کا جوڑا -

**Chigoe**, *n.* : جزائر غربی هند کی ایک مکھی جو کھال کے اندر گھس جاتی ھے ؛ کھال گھس مکھی ؛ چگو -

**Chilblain**, *n.* : سردی سے ھاتھ پیروں کا پھٹنا ؛ بوائی -

**chilblained, chilblainy**, *aa* : بوائی دار ؛ پھٹے ھوئے ( ھاتھ پاؤں ) -

**Child**, *n.* ( pl. *children* ) : (۱) جنین ؛ نوزائیدہ آدمی کا بچہ ؛ بچہ - (۲) بچہ ؛ بالک ؛ بچی - (۳) طفل مزاج شخص ؛ نادان ؛ ناسمجھ شخص ؛ سادہ لوح - (۴) بیٹا یا بیٹی ( کسی عمر کی ) ؛ فرزند ؛ دختر - (۵) اولاد ؛ ولد - (۶) آل اولاد ؛ خلف ؛ نسل ( حقیقی اور مجازی دونوں معنوں میں ) یا طرفدار ؛ جانبدار ؛ پیرو ؛ متوسل - (۷) نتیجہ ؛ زادہ -

*childbed* : زچگی یا وضع حمل کی حالت ؛ عالم زچگی ؛ جاپا -

*c.-birth* : ( درد ) زہ ؛ وضع حمل ؛ دردوں کا اُٹھنا ؛ ولادت ؛ بچہ ھونا

*c. of God* : نکوکار ؛ ولی ؛ اللہ والا -

*c. of nature* : ابن فطرت ؛ پروردۂ فطرت ؛ فطرت کے لال -

*c. of the devil* : شیطان زادہ ؛ بد ؛ بدکار ؛ خبیث -

*cc. of Izaak walton* : مچھلی کے شکاری ؛ ماھی شکار -

*c.'s-play* : بازیچۂ اطفال ؛ آسان کام ؛ بچوں کا کھیل -

*c. wife* : بالک دلھن ؛ بال استری -

*burnt c. dreads fire* : دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ھے ؛ مارگزیدہ از ریسمان ترسد -

*fancy's c.* : تخیل کا نتیجہ ؛ نتیجۂ فکر ؛ اولاد معنوی -

*this c.* : ( سوقیانہ ) ( اپنی جانب اشارہ ) مراد میں یا مجھی ؛ اپنی جانب -

*with c.* : پیٹ سے ھونا ؛ دوجی سے ھونا ؛ حمل سے ؛ حاملہ ؛ اُمید یا آس سے ھونا ؛ باردار -

**childless**, *a.* : بے اولاد ؛ لاولد ؛ بے فرزند ؛ نپوت -

**childlessness**, *n.* : بے اولادی ؛ لاولدی ؛ بے فرزندی -

**Childermass**, *n.* : عید معصومین ؛ مقدس معصوموں کا تہوار ؛ ۲۸ دسمبر -

**Childhood**, *n.* : (۱) بچپن ؛ طفلی ؛ بالک پن - (۲) زمانۂ طفلی ؛ پیدائش سے بلوغ تک ؛ ایام طفلی ؛ بچپنے کا زمانہ -

*second c.* : سترا بہترا ؛ بڈھا پھوس -

**Childish**, *a.* : (۱) طفلانہ ؛ بچوں کے متعلق - (۲) طفل مزاج ؛ بچوں کا سا -

**Childlike**, *a.* : بچوں کی سی ؛ طفل وش ؛ بچوں کی اچھی صفت مثل معصومیت اور اخلاص رکھنے والا ؛ معصوم صفت ؛ بے لوث -

**Childly**, *a.* & *adv.* : ( نظم میں ) بچے کی مانند ؛ مثل بچے کے ؛ طفلانہ -

**Chiliad** (k-), *n.* : (۱) ھزار - (۲) ھزاری ؛ ھزار برس ؛ ھزار سال کی مدت -

**Chiliasm** (k-), *n.* : الفیت ؛ یہ عقیدہ کہ حضرت عیسی دوبارہ دنیا میں آکر ھزار برس تک بادشاھت کریں گے -

**Chiliast** (k-), *n.* : الفی ؛ الفیا ؛ اِس عقیدے کا ماننے والا -

**chiliastic**, *a.* : الفیت کے متعلق -

**Chill**, *n.* : (۱) ٹھر ؛ کپکپی ؛ ٹھنڈ ؛ لرزہ ؛ ٹھر ٹھری ؛ جھر جھری - (۲) ھوا ، پانی ، وغیرہ کی ناگوار خنکی ؛ ٹھر - (۳) افسردگی ؛ اُداسی ؛ اِضمحلال ؛ پژمردگی ؛ اوس ( مجازاً ) - (۴) سرد مہری ؛ رکھائی ؛ بے رخی -

*cast a c. over* : اوس پڑنا ؛ اُداسی چھانا ؛ افسردہ کرنا ؛ اُداسی پھیلانا -

*catch a c.* : سردی لگ جانا ؛ زکام ھو جانا ؛ نزلہ ھو جانا -

*liver-c.* : نزلہ کبدی ؛ جگر کا نزلہ -

*take c. off water* : پانی کی ٹھنڈک مارنا ؛ پانی کنکنا کرنا ؛ شیر گرم کرنا -

**Chill**, *a.* : (۱) بہت ھی ٹھنڈا ؛ یخ آسا ؛ سرد ؛ ناگوار طور پر ٹھر پیدا کرنے والا - (۲) سردی زدہ ؛ جاڑے کا مارا ؛ ٹھٹھرا ھوا - (۳) بے حس ؛ ٹوس ؛ ٹھنڈے خون کا ؛ سرد دلا ؛ خشک ؛ بے حس ؛ بے جوش -

**chillness**, *n.* : خنکی ؛ ٹھنڈک ؛ ٹھٹھرن ؛ ٹھر -

**Chill**, *v.t.* & *i.* : (۱) سرد ھو جانا ؛ سرد کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ خنک کرنا ؛ خنک ھونا - (۲) سردی سے مر جانا ؛ پالا مار جانا ؛ سردی سے ٹھٹھر جانا ؛ سردیا جانا - (۳) سست ھو جانا ؛ تنگ دل کرنا یا ھو جانا ؛ افسردہ کرنا ؛ آزردہ کرنا یا ھونا ؛ پژمردہ کرنا ؛ دل یا جی توڑنا ؛ نراس کرنا ؛ نا اُمید کرنا یا ھونا ؛ اوس پڑنا - (۴) پگھلے ھوئے لوھے کو سرد لوھا ڈال کر جمانا - (۵) ( محاورہ ) سردی مارنا ( مائع کی ) -

**Chilli,-y**, *n.* : سوخ مرچ ؛ فلفل سرخ ؛ لال مرچ -

**Chilly**, *a.* : (۱) سرد ؛ ٹھنڈا ؛ خنک - (۲) ٹھوڑا ٹھنڈا - (۳) جو کسی قدر سردی محسوس کرے - (۴) سرد مزاج ؛ سرد مہر ؛ کم ملنسار -

**chilliness**, *n.* : سردی ؛ ٹھنڈک ؛ سرد مزاجی ؛ ناملنساری ؛ رکھائی ؛ بے رخی -

**Chilly**, *adv.* : ( شاذ ) سرد مہری سے ؛ سرد مزاجی سے ؛ رکھائی سے -

**Chil** (o)- (**Cheil** (o) - (k), : ( واسلہ بمعنی لب ) حیاتیاتی اِصطلاحات میں اِستعمال ھوتا ھے -

**Chiltern Hundreds**, *n. pl.*, ( *Apply for, accept, the* C. H. ) : انگلستان کے دارالعوام سے اِستعفا دیدینا -

**Chime**, *n.*: (۱) هم آهنگ گهنٹوں کا ساز ؛ جهنکارا - (۲) گهنٹیوں کے ساز کی سریلی آواز ؛ جهنکار ؛ چهم چهم - (۳) موسیقیت ؛ ایک تالہ هونا ؛ هم آهنگی - (۴) موافقت ؛ هم نوای ؛ مطابقت -

**Chime**, *v.i. & t.*: (۱) گهنٹوں کا سریلا بجنا یا بجانا - (۲) سریلی آوازیں نکالنا - (۳) گهنٹیوں سے آوازیں نکالنا - (۴) گهنٹہ بجاکر وقت بتانا ؛ گجر بجانا - (۵) گهنٹی بجاکر بلانا - (۶) بے ارادہ بار بار دوهرانا ؛ رٹ لگانا - (۷) هم آواز هونا ؛ هم آهنگ هونا ؛ هم سر هونا - (۸) موافقت ظاهر کرنا ؛ هم نوا هو جانا ؛ هاں میں هاں ملانا ؛ سر میں سر ملانا ؛ دم سازی کرنا -

**Chime, Chimb**, *n.*: نگر ؛ کور ؛ پیپے کے نکلے هوے کنارے -

**Chimera, -aera, (k-)**, *n.*: (۱) عجیب الخلقت - (۲) هوّا - (۳) دوغلا ؛ دونسلا ؛ دو رنگا - (۴) وهم ؛ خیال باطل -

**chimerical**, *a.*: خیالی ؛ بے اصل ؛ بے بنیاد ؛ پادرهوا ؛ موهوم ؛ وهمی ؛ خام خیالی -

**chimerically**, *adv.*: خیالی طور پر ؛ متوهمانہ -

**Chimere**, *n.*: پادری یا اسقف کی عبا -

**Chimney**, *n.*: (۱) آتش دان ؛ بهٹی یا انجن سے دهواں یا بهاپ نکلنے کا رستہ ؛ دود دان ؛ دود کش ؛ چمنی ؛ دهنوارا - (۲) چمنی کا حصہ جو مکان کی چهت سے اوپر رهے - (۳) لیمپ کی چمنی - (۴) دهانہ ؛ جیسے : آتش فشاں کا دهانہ - (۵) ( پهاڑیوں کی اصطلاح ) تنگ شگاف یا راہ جس سے پهاڑی پر چڑه سکیں

*c. -corner*: آتش دان کے قریب کی جگہ ؛ پرانے زمانے کے آتش دان کے گرد کی گرم جگہ -

*c. -jack*: باد گیر -

*c. -piece*: لکڑی یا پتهر کی تختی جو انگیٹهی کے اوپر لگی هوتی هے ؛ آتش دان کی پیشانی -

*c. -pot*: مٹی یا دهات کا نلوا جو چمنی کی چهت کے اوپر کے حصے پر لگا رهتا هے ؛ چمنی نلوا -

*c. -pot hat*: ریشم کی اونچی هیٹ -

*c. -stack*: ساق چمنیوں کی قطار -

*c. -staik, -top*: چمنی کا حصہ جو مکان کی چهت سے اوپر رهے ؛ ساق چمنی (ج) -

*c. -swallow*: ابابیل -

*c. -sweep*: چمنی روب ؛ چمنی صاف کرنے والا -

*c. -sweeper*: (۱) چمنی روب - (۲) چمنی برش -

**Chimpanzee**, *n.*: بوزنہ ؛ افریقہ کا لنگور جو انسان سے مشابہ هوتا هے ؛ چمپانزی -

**Chin**, *n.*: ٹهوڑی ؛ ٹهڈی ؛ زنخ ؛ زنخدان ؛ ذقن -

*up to the c., c. -deep*: سرتا پا غرق ؛ گلے تک ڈوبا هوا -

**-chinned**, *a.*: ٹهڈی دار ؛ زنخدار ؛ ذقن دار -

**China**, *a.*, **China**, *n. & a.*: (۱) چین کا ؛ چینی - (۲) چینی ( جس کے برتن بناتے هیں ) ؛ چینی کا بنا هوا - (۳) چینی کے برتن -

*c. aster*: گل مینا -

*c. -clay*: چینی مٹی ؛ گل چینی -

*c. -closet*: چینی کے برتن رکهنے کی الماری ؛ چینی دان -

*c. crape*: چینی کریپ -

*chinaman*: چین کا باشندہ ؛ چین کا رهنے والا ؛ چینی -

**chinamania**, *n.*: چین پرستی ؛ چین مانیا ؛ چین زدگی -

**chinamaniac**, *n.*: چین پرست ؛ چین مانیا رکهنے والا ؛ چین زدہ -

**Chinchilla**, *n.*: (۱) جنوبی امریکا کا ایک چهوٹا کترنے والا جانور ؛ چنچلہ - (۲) اس کی کهال -

**Chine**, *n.*: (۱) تنگ گهرا نالہ ( یہ لفظ اب صرف جزیرۂ وائٹ اور همپ شائر میں بولا جاتا هے ) - (۲) ریڑه کی هڈی - (۳) نگر -

**Chinee**, *n.*: ( سوقیانہ ) چین کا رهنے والا ؛ ٹهیٹ چینی -

**Chinese**, *a. & n.* ( **pl.the same** ): (۱) ( نیز جمع ) چین کے رهنے والے ؛ چین کا باشندہ ؛ چینی (۲) چینی زبان ؛ چینی -

*C. lantern*: چینی قندیل ؛ کاغذی فانوس -

*C. white*: سفیدۂ چینی ؛ ایک قسم کی سفیدی -

**Chink**, *n.*: تڑک ؛ دراز ؛ دراڑ ؛ شگاف ؛ سوراخ ؛ رخنہ ؛ چهید -

**Chink**, *n., & v. i. & t.*: (۱) شیشے کے برتنوں کی جهنکار ؛ جهنکار ؛ جهنجهناهٹ ؛ روپئے وغیرہ کے بجنے کی آواز ؛ کهنکهناهٹ ؛ کهنکنا - (۲) ( سوقیانہ ) نقد روپیہ ؛ نقدہ حومتہ ؛ مبلغ علیہ السلام - (۳) کهنکهنانا ؛ روپیہ ، برتن ، وغیرہ بجانا - (۴) جهنکارنا ؛ جهنجهنانا ؛ کهنکهنانا

**Chino-**: واصلہ بمعنی چینی -

**Chintz**, *n. & a.*: چهینٹ ؛ قلمکار ؛ چهینٹ کا -

**Chip**, *n.*: (۱) چپٹی ؛ چهپٹی ؛ نتل - (۲) آلو ، میوے ، وغیرہ کی پتلی قاش ؛ ورق ؛ پرت - (۳) ٹوپیاں بنانے کے لیے لکڑی کی کهپچی ؛ کهپاچ - (۴) چینی کے برتنوں وغیرہ میں ایسی جگہ جهاں سے کوئی ریزہ ٹوٹ گیا یا اتر گیا هو ؛ چهپ -

*c. bonnet*: چوبی ٹوپی ؛ کهپچیوں کی ٹوپی -

*c. of, c. of old block*: جیسا باپ ویسا بیٹا ؛ اپنے باپ کا بیٹا ؛ الولد سر لابیہ -

*dry as a c.*: بے مزہ ؛ غیر دلچسپ ؛ پهیکا -

**Chip**, *v. t. & i.*: (۱) لکڑی چهیلنا - (۲) ( پتهر ، ظروف ، وغیرہ کے ) کنارے پر سے توڑنا ؛ چهپٹی اتارنا - (۳) پترے اتارنا یا کاٹنا - (۴) کم زور ، نازک ، خستہ هونا ( کناروں سے ، نگر سے ) - (۵) کهودنا ؛ ( نقش کا ) تراشنا - (۶) پهوڑنا ( خول کا ؛ جیسے : چوزے انڈا پهوڑ کے نکلتے هیں ) ؛ کٹکنا -

*c. in*: ( سوقیانہ ) مخل هونا ؛ دخل در معقولات دینا ؛ بیچ میں بول اٹهنا ؛ بات کاٹنا -

**Chip**, *n., & v. t.*: (۱) کشتی کا داؤ ؛ اڑنگا - (۲) اڑنگے پر لانا -

**Chipmuck, -unk**, *n.*: شمالی امریکا کی ایک گلهری -

**Chippendale**, *n.*: ڈرائنگ روم کا هلکا فرنیچر -

**Chippy**, *a.*: ( سوقیانہ ) (۱) خشک ؛ بے مزہ ؛ پهیکا ؛ بے لطف ؛ غیر دلچسپ - (۲) نشے کے بعد تشنگی و متلی زدہ ؛ تشنگی اور متلی کا هونا - (۳) تنگ مزاج ؛ زود رنج ؛ چڑ چڑا -

**chippiness**, *n.*: خشکی ؛ بے مزگی ؛ بے لطفی ؛ سوزش ؛ متلی ؛ قے ، تنگ مزاجی ؛ چڑ چڑاپن -

**Chir (o)-, Cheir (o)- (kir-)**: واصلہ بمعنی ہاتھ -

*chirography*: فن خط ؛ خوش نویسی ؛ خطاطی ؛ خط -

*chiromancy*: علم کف دست ؛ دست شناسی ؛ سامدرک -

**Chirograph**, *n.*: - مختلف قسم کی دستاویز یں ؛ دستاویز ؛ نوشتہ

**Chiropodist**, *n.*: ہاتھوں ، پیروں ، ناخنوں ، گھٹنوں ، وغیرہ کا علاج کرنے والا ؛ ڈیلکٹ -

**chiropody**, *n.*: گھٹنوں ، ڈیلوں ، وغیرہ کا علاج ؛ ڈیلکٹائی -

**Chirp**, *v.i.* & *t.*, & *n.*: (۱) چوں چوں کرنا ؛ چیں چیں کرنا ؛ چرفنا ؛ چہچہانا - (۲) اظہار خوشی وغیرہ کرنا ؛ الاپنا ؛ گنگنانا - (۳) چہچہانا ؛ خوش ہوکے باتیں کرنا (۴) دھیمی آواز سے بولنا -

**Chirpy**, *a.*: - زندہ دل ؛ شاد ؛ شاد مان ؛ مگن ؛ خوش ؛ بشاش ؛

**chirpiness**, *n.*: خوشی ؛ شاد مانی ؛ بشاشت ؛ زندہ دلی -

**Chirr**, *v.i.*, & *n.*: - (۱) چیچیانا ؛ ٹڈے کی سی آواز نکالنا (۲) چچیاھٹ -

**Chirrup**, *v.i.*, & *n.*: (۱) چرفنا ؛ چرکنا ؛ چوں چوں کرنا ؛ (*n.*) چوں چوں ؛ کھر پھر ؛ چہچہاھٹ - (۲) بچے سے آغوں آغوں کرنا - (۳) (سوقیانہ) تھیٹر وغیرہ میں تنخواہ لے کر تعریف کرنا ؛ اُجرت پر بھٹئی کرنا -

**chirruper**, *n.*: تھیٹر وغیرہ میں تنخواہ لے کر تعریف کرنے والا ؛ کرایے کا بھات ؛ بھاڑے کا بھات -

**Chisel**, *n.*, & *v.t.*: (۱) چھینی ؛ ٹانکی ؛ رکھانی ؛ نھانی ؛ بسولی - (۲) چھینی سے لکڑی ، پتھر ، وغیرہ کاٹنا ؛ ٹانکی لگانا یا مارنا - (۳) (سوقیانہ) دھوکا دینا ؛ ٹھگنا ؛ دغا کرنا -

*chiselled features*: - کھڑا نقشہ

*cold c.*: ٹھنڈے لوھے کے کاٹنے چھانٹنے کے لیے فولادی چھینی

*the c.*: سنگ تراش کی چھینی ؛ فن سنگ تراشی ؛ بت سازی -

**Chit**, *n.*: (۱) چھوٹا بچہ ؛ ننھا ؛ بالک - (۲) کمسن ، پستہ قد یا نازک عورت ( حقارتاً استعمال ھوتا ھے ) -

*c. of a girl*: لونڈیا ؛ چھوکری ؛ چھوری -

**Chit, Chitty**, *n.*: چٹھی ؛ رقعہ ؛ پرچہ -

**Chit-chat**, *n.*: بات چیت ؛ گپ شپ ؛ باتیں -

**Chitin(k-)**, *n.*: صلبین ( ج ) ؛ وہ نامیاتی مادہ جو کیڑوں مکوڑوں کے پروں کی اصل ھے اور اُن سخت خولوں کی جو تشریوں پر پائے جاتے ھیں -

**chitinous**, *a.*: صلبینی -

**Chitterling**, *n.*: ( عموماً بصیغۂ جمع ) حلال جانوروں کی آنتیں وغیرہ ؛ اوجھڑی -

**Chitty**: دیکھو CHIT, *n.* ( چٹھی ) -

**Chivalrous,-ric**, *a.*: - (۱) عہد شجاعت کا یا اِس کے متعلق (۲) سورما کا یا اِس کے متعلق - (۳) بہادر ؛ سورما ؛ اولوالعزم ؛ جری ؛ با اخلاق ؛ بے لاگ ؛ کھرا ؛ جانباز - (۴) خبطی ؛ شیخ چلی ؛ وھمی -

**chivalrously**, *adv.*: بہادرانہ ؛ دلیرانہ ؛ اُولوالعزمی سے ؛ اخلاق سے ؛ بے غرضانہ ؛ بے لوثی سے ؛ جانبازانہ -

**Chivalry**, *n.*: (۱) سوار ؛ سواروں کا رسالہ - (۲) (متروک) بانکا ؛ طرحدار ؛ سوربیر - (۳) (متروک) نائٹوں کے سے ھنر - (۴) ازمنۂ وسطیٰ میں یورپ میں نائٹوں کا نظام جس کے مذھبی ، اخلاقی اور معاشرتی قوانین مقرر تھے ؛ نظام فتوۃ - (۵) نائٹوں کے خصوصیات - (۶) صنف نازک کے لیے فداکاری - (۷) زیر دستوں کی حمایت -

*flower of c.*: بہترین سورما کا نمونہ ؛ مہا سورما ؛ کسی قوم کے مایۂ ناز سپاھی -

**Chive, Cive**, *n.*: - گندنا کی قسم کی نباتات

**Chivy**: دیکھو CHEVY -

**Chlor-**: حرف علت سے پہلے واصلہ -

**Chloral**, *n.*, **Chloral hydrate**: ایک خواب آور اور بے حس کرنے والی دوا ؛ کلورال -

**chloralism**, *n.*: کلورال کے استعمال سے جو بے حسی پیدا ھو جاتی ھے -

**chloralize**, *v. t.*: - کلورال کے استعمال سے بے حسی پیدا کرنا

**Chloride**, *n.*: (۱) (کیمیا) کلورین کا مرکب ؛ کلورائیڈ - (۲) رنگ اُڑانے والی دوائیں جو در حقیقت کلورائیڈ نہیں ھیں -

*c. of lime*: چونے کا کلورائیڈ -

*c. of potash*: پٹاش کا کلورائیڈ -

*c. of soda*: سوڈے کا کلورائیڈ -

**Chlorine**, *n.*: (کیمیا) ادھاتی عنصر ؛ زردی مائل سبز اور بدبودار گیس ؛ کلورین -

**Chloro-, Chlor-**: نباتیات اور معدنیات کی اِصطلاحوں میں واصلہ بمعنی سبز ؛ کیمیا میں واصلہ بمعنی کلورین -

**chlorate**, *n.*: ایک کیمیاوی مرکب ؛ کلوریٹ -

**chloric, chlorous**, *aa.*: - (کیمیاوی) کلورین دار ؛ کلورین کا ؛ کلوریئی

**Chlorodyne**, *n.*: - ایک مشہور دوا جو دافع درد ھے ؛ کلورو ڈائین

**Chloroform**, *n.*, & *v.t.*: (۱) ایک رقیق دوا جو بےھوشی پیدا کرتی ھے ؛ داروے بے ھوشی ؛ کلورو فارم - (۲) کلورو فارم سنگھانا ؛ بےھوش کرنا ؛ کلورو فارم سے بھرنا -

**chloroformist**, *n.*: - بے ھوش کرنے والا

**Chlorophyll**, *n.*: - خضرہ (ج) ؛ پودوں کے سبز حصوں کا رنگین مادہ

**Chlorosis**, *n.*: (۱) نوجوان عورتوں کی ایک بیماری جس میں ضعف کے ساتھ رنگ سبز ھوجاتا ھے ؛ ھرا روگ (ج) - (۲) درختوں کے سبز حصوں کا سفید ھو جانا (بےخضری) یا پنکھڑیوں وغیرہ کا سبز ھو جانا -

**chlorotic**, *a.*: (ھریاو) ھرے روگ کے متعلق ؛ ھرے روگ کا بیمار

**Chock**, *n.*: لکڑی کا کندا ، خصوصاً فانہ جس سے پیپے یا پہیے کی حرکت کو روکتے ھیں ، نیز جہازوں پر کشتی کو تختے پر روکنے کے لیے بھی استعمال کرتے ھیں ؛ اڑانہ - (ج)

**Chock**, *v. t.*, & *adv.*: (۱) اڑانوں سے قایم کردینا - (۲) کشتی کو اڑانوں پر رکھنا - (۳) (کمرے وغیرہ کو) سامان وغیرہ سے بھردینا - (۴) (*adv.*) نزدیک نزدیک

*c.-full*: - بھرپور ؛ کھچا کھچ ؛ مونہا منہ ؛ لبریز

*c. up*: اڑانے اچھی طرح سے لگا دینا -

**Chocolate**, *n.* & *a.*: (۱) چاکلیٹ خوردنی - (۲) چاکلیٹ نوشیدنی - (۳) (Adj) لاکھیا ؛ کاکریزی -
*c. cream*: چاکلیٹ کی مٹھائی جس کے اندر شیرہ بھرا ہوتا ہے -
**Choctaw**, *n.*: "اسکیٹنگ" کی ایک اصطلاح -
**Choice**, *n.*: (۱) پسند ؛ پسندیدگی ؛ مرضی ؛ چننا ؛ اِنتخاب - (۲) پسند کرنے کا حق ؛ لیاقت یا قدرت ؛ قوت تمیزی ؛ حق اِنتخاب ؛ اِختیار - (۳) منتخب ؛ ممتاز ؛ زبدہ ؛ برگزیدہ ؛ چیدہ - (۴) اِنتخاب کے لیے انواع و اقسام کی چیزیں - (۵) پسند ؛ پسندیدہ شے یا شخص ؛ منتخب شے یا شخص - (۶) چارہ ؛ علاج ؛ اِختیار ؛ دوسری صورت -
*at c.*: مرضی پر ؛ حسب مرضی ؛ حسب پسند -
*for c.*: اگر پسند کرتا ہے تو ؛ اگر اِنتخاب کرتا ہے تو ؛
*have no c.*: کچھ بھی ہو -
*have no c. but*: سواے اِس کے کوئی چارہ نہیں ؛ اِس کی سوا کوئی صورت نہیں -
*have* one's *c.*: اپنی مرضی سے پسند کرنا ؛ خود اِنتخاب کرنا -
*Hobson's c.*: صرف ایک ہی صورت اِختیار کرو یا ترک کرو -
*make c. of*: پسند کرنا ؛ چننا ؛ اِنتخاب کرنا ؛ چھانٹ لینا -
*take* one's *c.*: فیصلہ کرنا ؛ پسند کرنا -
**Choice**, *a.*: (۱) چیدہ ؛ پسندیدہ ؛ منتخب ؛ عمدہ ؛ تحفہ - (۲) احتیاط کے ساتھ چیدہ یا پسند کردہ ؛ منتخب ؛ مناسب ؛ موزوں -
**choicely**, *adv.*: بطریق احسن ؛ از روے اِختیار ؛ اِختیار سے ؛ مناسب طریقے سے ؛ کمال احتیاط سے ؛ احتیاط سے ؛ اِنتخاب کر کے -
**choiceness**, *n.*: برگزیدگی ؛ خوبی ؛ نفاست ؛ عمدگی ؛ تحفگی -
**Choir**, (kwir), **Quire**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) گرجوں میں عبادت کے وقت گانے بجانے والوں کی جماعت ؛ بھجن منڈلی ؛ سوود خوانوں کی ٹکڑی ؛ قوال منڈلی ؛ چوکی - (۲) قوال گاہ ؛ سماع خانہ - (۳) گانے والوں کی جماعت ؛ قوالوں کی جماعت (پرندوں ، فرشتوں ، وغیرہ کے لیے بھی) - (۴) ناچنے والوں کی جماعت ؛ طائفۂ رقص - (۵) (vb.) مل کر گانا -
*c.- organ*: چوکی ارگن -
**Choke**, *v.t.* & *i.* & *n.*: (۱) گلا گھونٹنا ؛ ٹینٹوا دبانا ؛ گلا دبانا ؛ گلے میں پھنس جانا ؛ گلا گھٹنا ؛ پھندا پڑ جانا ؛ (پانی ، دھوئیں ، وغیرہ سے) گرہ پڑ جانا - (۲) (مجازاً) (جذبے کا) پژمردہ کردینا ؛ دبانا - (۳) دم رکنا ؛ سانس رکنا ؛ دم گھٹنا ؛ غصے وغیرہ سے دم بند ہوجانا - (۴) (N.) غصے وغیرہ سے دم بند ہوجانے کی حالت ؛ حبس دم - (۵) (درخت ، آگ ، وغیرہ کا روشنی ، ہوا ، وغیرہ بند کر کے) بجھانا ؛ مارڈالنا ؛ سکھا ڈالنا - (۶) جذبات کا روکنا ؛ ضبط کرنا - (۷) کلیتاً یا جزیتاً روک دینا ؛ اٹکا دینا ؛ اڑانا (نلی کو اِس کا ایک حصہ تنگ کرکے) - (۸) تنگ حصہ - (۹) خلیج یا کھاڑی وغیرہ کا ریت ، پتھر یا بالو سے بھر جانا ؛ پٹ جانا ؛ اٹ جانا - (۱۰) کھچا کھچ بھرنا ؛ بھر پور کرنا ؛ ملھا ملھ بھرنا ؛ ناکو ناک بھرنا -
*c.-bore*: بندوق کا سوراخ جو نال کی طرف تنگ ہوتا جاتا ہے ؛ بندوق کی گاودم نال -
*c.-damp*: کاربونک ایسڈ گیس جو کانوں ، کنووں ، وغیرہ میں پیدا ہوتی ہے -
*c. off*: کسی شخص کو کسی سعی یا عمل سے باز رہنے پر مجبور کرنا ؛ باز رکھنا -
*c.-pear*: وہ واقعہ جس کو قبول کرتے نہ بنے ؛ وہ ملامت وغیرہ جس کو برداشت کرتے نہ بنے ؛ گلے پڑے کی بات یا سودا -
**Choke**, *n.*: ہاتھی چوک کا بیچ کا حصہ -
**Choker**, *n.*: گلا گھونٹنے والا ؛ گلا دبانے والا ؛ ضبط کرنے والا ؛ روکنے والا ؛ باز رکھنے والا -
*white c.*: سفید ٹائی (سوتیانہ) -
**Chol(e)**- (k-): طب اور کیمیا میں واصلہ بمعنی صفرا -
**Choler**(k-), *n.*: (طب) چار خلطوں میں سے ایک خلط ؛ صفرا ؛ زرد آب ؛ پت ؛ (شاعری میں ، قدیم) غصہ ؛ طیش ؛ کرودھ ؛ بد مزاجی ؛ چڑ چڑا پن ؛ تیہا -
تخمہ ؛ ہیضہ -
**Cholera** (k-), *n.*: ہیضہ؛ ہُلکی؛ نناواں -
*Asiatic, epidemic, malignant, c.*: مرغیوں کا ایک متعدی مرض -
*chicken c.*: تخمہ؛
*English, bilious, summer, c.*, or in L. *c. nostras*: ہیضہ -
**choleraic**, *a.*: وبائی ؛ ہیضے کا ؛ تخمے کا -
**Choleric**, *a.*: غصیلا ؛ غصیلا ؛ تیز مزاج ؛ مغرورالمزاج ؛ تند مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ خفا ؛ غصہ -
**Cholerine**, -**en**, *n.*: بد ہضمی ؛ سوء ہضم ؛ تخمہ -
**Choliamb**(k-), *n.*: یونانی رجز (نظم میں) -
**choliambic**, *a.*: رجزی ؛ شعری -
**Chondri**-, -**o**-, (k-): طب اور عضویات میں واصلہ بمعنی غضروف ؛ کُر کُری -
**Choose**, *v.t.* & *i.*: (۱) چننا ؛ چھانٹنا ؛ انتخاب کرنا ؛ (تعریفی) کسی صفت یا خوبی کی وجہ سے منتخب کرنا - (۲) (عیسائی دینیات) ناجی ، برگزیدہ ہونا - (۳) فیصلہ کرنا (کسی فعل کے کرنے کا) - (۴) کرنے کے لیے مناسب خیال کرنا ؛ کرنے کے لیے آمادہ ہونا - (۵) اِختیار کرنا ؛ اِنتخاب کرنا -
*cannot c. but*: ہار و نا چار کرنا ہی ہے (متروک) -
*pick & c.*: نہایت ہوشیاری سے چھانٹنا ؛ اِنتخاب کرنا ؛ ٹھوک بجا کے لینا یا چننا
*nothing & c. to c. between them*: میں کوئی فرق نہیں؛ ایک سی ہیں (تقریباً مساوی چیزوں کے لیے) -
**chooser**, *n.*: اختیار کنندہ ؛ مختار ؛ پسند کرنے والا؛ چننے والا -
**Chop**, *v.t.* & *i.*: (۱) کاٹ ڈالنا ؛ قلم کرنا ؛ اُڑا دینا - (۲) قیمہ کرنا ؛ قتلے کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ چور کرنا - (۳) (مجازاً) (الفاظ وغیرہ میں) کتربیونت کرنا ؛ بیں لگانا ؛ چوٹیں لگانا -
*c. at*: ٹ پڑنا ؛ یکا یک گھوم جانا -
*c. back*: ٹکڑے کرنا -
*c. down*: کاٹنا ؛ دخل در معقولات -
*c. in*:

*c. off, away* : اُڑا دینا ایک ضرب مارکے -

*chopping sea* : طوفانی سمندر -

*c. through* : چیرتے پھاڑتے نکل جانا -

*c. up* : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ قتلے کرنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا ؛ قیمہ کرنا -

*c. up, out* : ( طبقوں کے لیے ) سطح پر اُبھر آنا ، نکل آنا -

**Chop**, *n.*: (ا) تیشہ یا تبر وغیرہ کی ضرب ، وار ، ہاتھ ، چوٹ - (۲) ٹکڑا ؛ پارچہ؛ بوٹی ؛ پارہ ؛ بوٹا ؛ تکا - (۳) سمندر کی طوفانی حرکت ، جھٹکے دار حرکت -

*c.-house* : کباب خانہ ؛ ادنیٰ درجے کا چاے خانہ ؛ سستی نان بائی کی دکان -

**Chop** : دیکھو CHAP, *n.* -

**Chop**, *v.t.& i.,& n.*, **Chop &change** : بدل جانا؛ ادلا بدلی کرنا؛ قائم نہ رهنا ؛ ڈگمگانا -

*c. logic* : منطق بگھارنا ؛ کٹ حجتی کرنا ؛ کج بحثی کرنا -

*c. round, about* : ( بالخصوص ہوا کے لیے ) یکا یک رخ بدل جانا ؛ سمت بدل دینا -

*cc. & changes* : ادلا بدلی ؛ تغیرات ؛ تبدیلیاں -

**choppy**, *a.*: رخ بدل دینے والا -

**Chop**, *n.*: (ا) ( هندوستان ، چین میں ) چھاپ ؛ مہر ؛ پروانۂ راهداری ؛ اجازت نامہ - (۲) ( چین میں ) مارکہ ؛ تجارتی نشان یا مارکہ -

*first, second, -c.*: (انگلو انڈین روزمرہ)درجۂ اول،درجۂ دوم -

**Chopper**, *n.*: (ا) کاٹنے والا ؛ قطع کرنے والا - (۲) تبر ؛ تیشہ ؛ چھرا ؛ ساطور - (۳) قصائی کا چھرا ؛ بغدہ -

**Chopstick**, *n.*: ہاتھی دانت وغیرہ کی دو پتلی پتلی تیلیاں جو چینی کھاتے وقت ایک ہاتھ میں لے کر استعمال کرتے هیں ؛ چینی کانٹا -

**Choral (k-)**, *a.*: طائفے کے متعلق ؛ قوالوں کا ؛ سرود خوانوں کا -

*c. service* : جس میں نشید ، ترانے ، وغیرہ گاے جائیں -

*full c. service* : پورے طائفے کا نغمہ یا گانا -

**chorally** , *adv.*: طائفہ بناکر یا چوکی کی طرح ؛ هم آهنگانہ ؛ آواز ملا کے -

**Choral (e) (korahl)** *n.*: جرمانیا کے گرجوں میں بھجن گانے کی سادہ تال -

**Choralist**, *n.*: طائفے میں گانے والا ؛ طائفے کا گوئیا -

**Chord (k-)**, *n.*: (ا) تار ؛ تانت ( باجے کا ) ( نظم میں اور مجازاً بھی ) - (۲) ( عضویات ) تار یا تانت جیسا عضو - (۳) ( ریاضیات ) وتر ؛ زہ -

*spinal c.*: نخاع ؛ حرام مغز -

*touch the right c.*: حسب منشا جذبے کو ابھارنا ؛ دوسرے کے جذبات سے اپنے مطلب کے موافق کام لینا -

*vocal c.* or *cord* : گویائی کی رگیں ؛ صوتی وتر -

**Chord (k-)**, *n.*: (ا) ( موسیقی ) تین یا زیادہ ( کمتر دو ) سروں کا ملاپ - (۲) رنگوں کی مناسب و موزوں آمیزش -

*break* or *spread c.*: راگ یا راگنیوں کا پےدرپے بجانا یا نکالنا -

*common c.* or *c.*: کوئی سر جس کے ساتھ میجر یا مائنر تھرڈ وغیرہ هوں -

**Chordal (k-)**, *a.*: تار یا تانت کا ؛ تار یا تانت کی طرح ؛ وتری -

**Chore**, *n., & v.i.*: دیکھو CHARE -

*chorea* (k-), *n.*: بچوں کی ایک بیماری : ام‌الصبیان ؛ جھوکا ؛ پسلی کی بیماری -

**Choree (k-)**, *n.*: شعر کا ایک وزن جس میں اول رکن لمبا اور دوسرا چھوٹا هوتا هے ؛ بحر سالم بسیط -

**Choreic**, *a.*: (ا) جس میں بحر سالم بسیط هو ، اس کا یا اس کے متعلق ؛ بحر سالم بسیط (۲) جس کو ام‌الصبیان کا مرض هو ؛ ام الصبیانی -

**Choreograph (k-)**, *n.*: میر رقص ؛ رقص کا ترتیب دینے والا ، انتظام کرنے والا -

**choreographer**, *n.*: میر رقص -

**choreographic**, *a.*: میر رقص کے متعلق -

**choreography**, *n.*: میر رقصی -

**Chori (s)- (k-)**, *pref.*: سابقہ نباتیاتی اصطلاحوں میں بمعنی علحدہ علحدہ -

*choripetalous* : الگ الگ پتوں کا ؛ کثیر رخسار -

**Choriamb, Choriambus**, *n.*: نظم کی ایک بحر -

**choriambic**, *a.*: اس بحر کے متعلق -

**Choric**, *a.*: گانے والی چوکی کے متعلق -

**Chorion (k-)**, *n.*: جنین کی بیرونی جھلی -

**Chorister (k-)**, *n.*: طائفۂ قوالی میں سے ایک قوال ، خصوصاً کلیسائی سرود خوان جماعت کا بچہ ( مجازاً فرشتوں اور پرندوں کے لیے ) -

**Chorography (k-)**, *n.*: مخصوص علاقے کا جغرافیہ ؛ بلادنگاری -

**chorographer**, *n.*: مخصوص علاقے کا جغرافیہ نویس ؛ بلاد نگار -

**chorographic**, *a.*: بلاد نگاری کے متعلق ؛ بلاد نگارانہ -

**chorographical**, *a.*: بلاد نگاری کے طریقے پر ؛ بلاد نگارانہ ؛ ازروے بلاد نگاری -

**chorographically**, *adv.*: بلاد نگاری کے طریقے پر؛ بلاد نگارانہ؛ ازروے بلاد نگاری -

**Choroid**, *a. & n.*: مشیمہ نما -

*c. coat* or *c.*: آنکھ کے تھیلے کا پردہ ؛ مشیمہ -

**Chorology (k-)**, *n.*: انواع وغیرہ کی مقامی تقسیم ؛ نوعیات -

**chorological**, *a.*: نوعیاتی ؛ نوعیات کے متعلق -

**Chortle**, *v.i.*: قہقہہ لگانا ؛ ٹھٹھا لگانا -

**Chorus (k-)**, *n., & v.t. & i.*: (ا) ( قدیم یونانی میں ) مذہبی ڈرامے وغیرہ میں ناچنے ، گانے والوں کا طائفہ - (۲) ( انگریزی ڈرامے میں ) اسی معنوں میں - (۳) اس طائفے کا گیت - (۴) الزبتھ ملکہ انگلستان کے زمانے میں ڈراموں میں پیش خواں - (۵) گانے والوں کی جماعت ، چوکی (۶) وہ نغمہ جو سب مل کر گائیں ؛ هم آهنگی ؛ هم نوائی (۷) ( موسیقی ) ایک نظم کئی ( اکثر چار ) حصوں میں جس کو کئی آدمی مل کر گائیں - (۸) ترجیع ؛ انترا - (۹) (vb.) سب کا مل کر گانا ، بولنا ، کہنا ؛ هم آواز هوکر بولنا -

*in c.*: سب کا مل کر یا ایک ساتھ ( بولنا ) -

*Chose jugee*, *n.*: ایسا معاملہ جس پر بحث کرنا تحصیل حاصل هے ؛ طے شدہ امر - ( تلفظ : شوز ژُو ژے )

**Chose** ( ṁ ): دیکھو CHOOSE -

**Chou** ( shoo ), *n.*: عورتوں کی ٹوپی یا پوشاک' فیتے وغیرہ کی خوبصورت گرہ؛ پھولدار گرہ -

**Chough** (tshuf ), *n.*: سرخ پا کوا؛ للیپرا کوا -

**Chouse** ( tshows ), *v.t.*, & *n.*: (۱) ٹھگنا؛ سوتنا؛ دغا کرنا؛ احمق بنانا - دھوکا دینا - (۲) فریب؛ دغا ؛ دھوکا -

**Chow**, *a.* & *n.*: ( ۱ ) ( اسٹریلیا میں سوقیانہ ) چینی ؛ چین کا - ( ۲ ) چینی کتا ؛ چینی نسل کا کتا -

**Chow-Chow**, *n.*: چینی مربا -

**Chowder**, *n.*: ( نیو فاؤنڈ لینڈ اور نیو انگلستان میں ) تازہ مچھلی ' پیاز ' بسکٹ ' وغیرہ سے بنا ہوا ایک کھانا ؛ مچھلی کا دو پیازہ ؛ ماھی دو پیازہ -

**Chrematistic**, *a.*: روپیہ پیدا کرنے کا ؛ دولت کمانے کا ؛ کفایت شعار ؛ کفایت شعارانہ -

**Chrematistics**, *n.*: روپیہ پیدا کرنے کا فن ؛ کفایت شعاری کا فن -

**Chrestomathy**, *n.*: چیدہ اقتباسات ؛ کشکول -

**Chrism**, *n.* تیل جو مذھبی رسموں میں ملا جاتا ھے ؛ روغن مسح -

**Chrisom**, *n.*: ( تاریخ ) وہ سفید چادر جس میں بپتسمہ دیتے وقت بچے کو لپیٹا جاتا ھے ' جس کو کفن کے طریقے پر بھی استعمال کرتے ھیں اگر بچہ ایک مہینے کے اندر مر جائے ؛ چادر بپتسمہ -

*c.- child*: پہلے مہینے کا بچہ

**Christ**, *n.*: ( ۱ ) مسیح موعود - ( ۲ ) حضرت عیسی بحیثیت مسیح موعود - ( ۳ ) آسمانی ' روحانی بادشاہ ؛ نجات دھندہ ؛ مسلم مسیحا -

*the or a c.*: نجات دھندہ؛ مسیحا

*the c.- child*: مسیح کا عہد طفولیت ؛ مسیح بچے کی حالت میں -

**Christhood**, *n.*: مسیحیت -

**Christless** *a.*: بے مسیحا ؛ بے نجات دھندہ ؛ بد دین -

**Christlessness**, *n.*: بے مسیحائی ؛ بے دینی ؛ بد دینی -

**Christlike**, *a.*: مسیح مانند؛ مسیحا کی طرح ؛ مثل مسیحا کے؛ عیسی صفت -

**Christlikeness**, *n.*: مسیحا صفتی -

**Christly**, *a.*: مسیحانہ ؛ مسیح کی طرح -

**Christward** (s), *adv.*: مسیحا کی جانب ؛ مسیح کی طرف - الی المسیح -

**Christ-cross-row 'Criss-** *n.*: ( متروک ) حروف تہجی -

**Christen** ( - isen ), *v.t.* & *i.*: ( ۱ ) بپتسمہ دے کر عیسائی بنانا؛ عیسائی بنانا ؛ تنصر - ( ۲ ) بپتسمہ دینا ؛ اصطباغ دینا - (۳) بپتسمہ دیتے وقت بطور عرف کے کسی شخص کا نام رکھنا ؛ نام رکھائی ؛ نام دینا - (۴) جہاز ' جرس وغیرہ کا نام رکھنا مع رسوم وغیرہ کے ؛ نام رکھائی ؛ تسمیہ -

**Christendom** (–isn-), *n.*: (۱) عیسائی ؛ نصاری - (۲) ممالک نصاری؛ دنیائے مسیحیت -

**Christian**(-istshn), *a* & *n.*: (۱) نصرانی؛ عیسائی؛ متعقد مسیح - (۲) مسیحا یا اس کے مذھب کے متعلق ؛ عیسوی؛ مسیحی - (۳) مسیحا سیرت ؛ عیسی صفت ؛ عیسی کا سچا پیرو (۴) انسان ؛ آدمی ( جنگلی یا وحشی کی ضد پر ) - (۵) (سوقیانہ) مہذب آدمی؛ معقول آدمی؛ بھلامانس -

*c. era*: سنہ عیسوی جس کا شمار حضرت عیسی کی پیدائش سے ھے -

*c. name*: نام کا پہلا جز؛ بپتسمے کے وقت کا نام ؛ عیسائی نام -

*c. science*: علاج بذریعۂ مسیحی روحانیت -

*c. scientist*: عیسائیوں کا روحانی معالج -

**Christianization**, *n.*: تنصر -

**Christianize**, *v.i.* & *t.*: مسیحی بنانا؛ عیسائی بن جانا؛ تنصر -

**Christianlike**, *a.*: عیسائیانہ؛ شایان عیسائیت -

**Christianly**, *a.* & *adv.*: عیسائیوں کے طریق پر ؛ عیسائیانہ ؛ مسیحیانہ -

**Christiano** -: واصلہ بمعنی مسیحی -

**Christianity**, *n.*: عیسائیت ؛ مسیحیت ؛ عیسائی مذھب ؛ پیروان مسیح -

**Christie**, s, *n.*: لندن میں کرسٹی کی فنون لطیفہ کی دکان -

**Christmas**, *n.* **Christmas-day**, **xmas**: عیسائیوں کا بڑا دن ؛ عید نصاری بتاریخ ۲۵ دسمبر - (۲) بڑے دن کا ؛ بڑے دن کے متعلق -

*c. book*, *card*: عید کارڈ ؛ بڑے دن کا کارڈ -

*c. box*: بڑے دن پر ڈاکیا یا چٹھی رساں کا انعام -

*c. eve*: بڑے دن سے پہلے کی شام ؛ شام عید نصاری -

*c. number*: عیسائی عید نمبر ( رسالے وغیرہ کا ) -

*c. present*: عیدی ؛ ھدیۂ عید -

*c. pudding*: عید پوڈنگ -

*c. rose*: دسمبر سے فروری تک کھلنے والا سفید گلاب؛ سرمائی گلاب -

*c. tide*: عید کا ھفتہ؛ ۲۴ دسمبر سے شروع ہونے والا ھفتہ یا عشرہ

*c.-tree*: شجر عید؛ ایک چھوٹا سا درخت جو کمرے کے اندر رکھا جاتا ھے اور اس میں موم بتیاں ' مٹھائی ' تحائف لٹکا دیے جاتے ھیں -

**Christmasy**, *a.*: عیدی ؛ عید کا ؛ بڑے دن کے متعلق -

**Christo**: واصلہ بمعنی مسیح -

*christophany* ظہور مسیح -

**Christolatry**, *n.*: مسیح پرستی -

**Christological**, *a.*: مسیحیات کے متعلق -

**Christologist**, *n.*: مسیحیاتی -

**Christology**, *n.*: مسیحیات -

**Christomaniac**, *n.*: عاشق مسیح ؛ وارفتۂ مسیح ؛ دیوانۂ مسیح -

**Christy minstrels**, *n.pl.*: بڑے دن کو حبشیوں کا سانگ بھر کر گانے والا؛ بڑے دن کے بھروپئے -

**Chromatic**, *a.*: لونی ؛ رنگ سے بھرا ھوا ؛ رنگین ؛ تیز رنگ - رنگین طباعت -

*c.printing*:

*chromatics*: (۱) علم الوان؛ لونیات - (۲) ایسے سر رکھنے والا جو ڈائیا ٹونک سر گم میں شامل نہیں ھیں -

*c. scale*: نغماتی سر گم جس میں سرتیاں ھوں-

*c. semitone*: نغماتی سرتی -

**chromatically**, *adv.*: رنگینی سے ؛ رنگ سے ؛ بلحاظ رنگ کے ؛ رنگ کا خیال رکھتے ہوے ؛ نغماتی انداز پر -

**Chromato-, Chromo-**: واصلے بمعنی رنگ -

*chromatopsy*: غیرطبعی رنگ بینی -

*chromophotograph*: اصلی رنگوں میں فوٹو ؛ رنگین فوٹو گرافی یا عکاسی -

*chromophotography*: رنگ عکاسی -

*chromosphere*: سورج کے گرد گیس کا سرخ ہالہ ؛ کرۂ لون -

**Chromatrope**, *n.*: قندیل مناظر میں دو گول قرصوں کی تختی جس کو گھمانے سے طرح طرح کے رنگ پیدا ہوتے ہیں ؛ رنگ گرداں (ج) -

**Chrome**, *n.*, **Chrome yellow**: زرد رنگ جو لیڈ کرومیٹ سے حاصل ہوتا ہے -

*c. green, orange, red*: کرومیم کے دوسرے مرکبات سے رنگ کروم سبز ' کروم سرخ ' کروم نارنجی -

**Chromic**, *a.*: کرومیم کا ؛ کرومیم کے متعلق -

**Chromium**, *n.*: ( کیمیا ) ایک دھاتی عنصر -

**chromate**, *n.*: کرومیم کا مرکب ؛ کرومیٹ -

**Chromo-**: واصلہ بمعنی کرومیم -

**Chromo-**: دیکھو CHROMATO- -

**Chromograph**, *n.*, *v. t.*: (۱) رنگین چھاپہ یعنی رنگین چھاپے والا دستی پریس - (۲) رنگین چھاپنا -

**Chromolithograph, Chromo** ( pl. *-os* ), *n.*: سنگی مطبع کی چھپی ہوئی رنگین تصویر ؛ رنگین سنگی چھپائی ؛ رنگین لیتھو -

**chromolithographer**, *n.*: رنگوں سے چھاپنے والا ؛ طابع رنگین ؛ طابع رنگ ؛ رنگین سنگی طابع -

**chromolithographic**, *a.*: رنگ سنگی طباعت کے متعلق ؛ رنگ سنگی (ج) -

**chromolithography**, *n.* رنگوں سے چھاپنے کا فن ؛ رنگین سنگی طباعت -

**Chronic**, *a*: (۱) مزمن ؛ کہنہ - (۲) ( عامیانہ ) بد ؛ شدید ؛ سخت ؛ عیبی -

*c. doubt, rebellion*: دیرینہ شک ؛ قدیمی بغاوت ؛ مزمن شک -

*c. invalid*: پرانا مریض -

**chronically**, *adv.*: مزمن طور پر ؛ دیرینہ -

**chronicity**, *n.*: مزمنیت ؛ کہنگی -

**Chronicle**, *n. & v. t.*: (۱) روز نامچہ ؛ روز نامہ ؛ وقائع ؛ تاریخ وار واقعات یا سوانح (۲) سر گذشت ؛ واقعہ ؛ بیان ؛ حال (۳) اخبار کا نام - (۴) تاریخ لکھنا ؛ روز نامچہ لکھنا ؛ سرگذشت لکھنا -

*Chronicles*: عہد نامۂ قدیم کے دو باب -

**chronicler**, *n.*: واقعہ نگار ؛ مورخ ؛ روز نامچہ لکھنے والا - تاریخ لکھنے والا -

*chronique scandaleuse*, *n.*: بدنام کن افواہ ؛ بکھان -

**Chronogram**, *n.*: مادۂ تاریخ ؛ تاریخی مادہ -

**chronogrammatic**, *a.*: تاریخی مادے کا ؛ مادۂ تاریخ کے متعلق -

**Chronograph**, *n.*: (۱) وقت نگار ؛ وقت بتانے والا آلہ - (۲) چل رکنی گھڑی (ج) -

**chronographic**, *a.*: وقت نگار سا ؛ وقت نگار کا ؛ وقت نگار کے متعلق -

**Chronology**, *n.*: (۱) واقعہ نگاری ؛ علم تاریخ - (۲) تاریخ وار سلسلۂ واقعات ؛ وہ تختہ یا نقشہ جس میں تاریخ وار واقعات بتائے جائیں -

**chronolger**, *n.*: روز نامچہ لکھنے والا ؛ واقعہ نگار ؛ تاریخ لکھنے والا ؛ وقائع نگار ؛ جدول نویس ؛ شجرہ نویس -

**chronological**, *a.*: تاریخی واقعہ نگاری کے متعلق : فن تاریخ کا ؛ تاریخ وار -

**chronologically**, *adv.*: وقائع نگاری کے متعلق ؛ وقائع نگارانہ ؛ تاریخ وارانہ -

**chronologist**, *n.*: فن تاریخ کا ماہر ؛ مورخ ؛ تاریخ دان -

**chronologize**, *v. t.*: واقعہ نگاری کرنا ؛ واقعات کو تاریخ وار لکھنا ؛ تاریخ لکھنا ؛ روز نامچہ لکھنا ؛ جدول بنانا -

**Chronometer**, *n.*: ٹھیک گھڑی ؛ صحیح وقت بتانے والی گھڑی ؛ جہازی گھڑی ؛ وقت پیما -

**Chronometry**, *n.*: علمی طور سے وقت کی پیمائش ؛ صحیح وقت معلوم کرنا ؛ وقت پیمائی -

**chronometric (al)**, *aa.*: ( میقاتیاتی ) پیمائش وقت کے متعلق -

**chronometrically**, *adv.*: وقت پیمائی کے اعتبار سے -

**Chronopher**, *n.*: وقت رساں آلہ ؛ بعید مقامات پر بجلی کے ذریعے سے صحیح وقت کی اطلاع دینے والا -

**Chronoscope**, *n.*: گولوں ' گولیوں ' وغیرہ کی رفتار معلوم کرنے کا آلہ ؛ رفتار پیما -

**Chrys-**: واصلہ بمعنی سنہرا ؛ زرین ؛ زرکا -

**Chrysalis, - id**, *n.* (pl. *-ises, ids, chrysalides*): (۱) تیتری ؛ پتنگے وغیرہ کی پر نکلنے سے پہلے کی حالت ؛ پیلہ - (۲) اس حالت میں کیڑے پر جو خول ہوتا ہے ؛ پیلے کا خول - (۳) ( مجازاً ) ارتقائی حالت ؛ تکوینی اور تمہیدی حالت -

**Chrysanthemum**, *n.*: (۱) گل داودی - (۲) جاپانی گل داودی جو نومبر ' دسمبر میں پھولتا ہے -

**Chryselephantine**, *a.*: سونے اور ہاتھی دانت کے نقوش سے آراستہ ؛ زر و عاج سے منقش ؛ زر عاجی (ج) -

**Chryso-**: دیکھو CHRYS- -

**Chrysoberyl**, *n.*: عقیق زرد ؛ زبر جد ؛ ایک قیمتی دھات جو بطور جواہر کے استعمال ہوتی ہے -

**Chrysolite**, *n.*: (۱) لہسنیا - (۲) یشب سبز -

**Chrysoprase**, *n.*: (۱) ( عہد جدید ) زردی مائل فیروزہ - (۲) پکھراج -

**Chub**, *n.*: ایک قسم کی دریائی مچھلی ؛ چوب ماہی -

**Chubb**, *n.*: ایک قسم کا قفل ؛ تالا ( موجد کے نام سے ) -

**Chubby**, *a.*: پھولا ہوا ؛ کچوری سے گال ؛ گداز ؛ گل پھلا -

**chubbiness**, *n.*: گدازی ؛ موٹاپا -

**Chuck**, *int., n., & v. i.*: (۱) کٹ کٹ ؛ ٹنغ ٹنغ ؛ کٹرکٹر (۱) کٹ کٹ کونے والا ؛ ٹنغ ٹنغ کردالا ؛ (۳) مرغیوں کے بلانے کی آواز کرنا ؛ کٹ کٹ کرنا ؛

گھوڑے کو هانکنا ؛ تخ تخ کرنا -

**Chuck**, *n.*: پیار کا لفظ ؛ پیارے ؛ پٹھے ؛ یار عزیز -

**chucky**, *n.*: پیارا بیٹا -

**Chuck**, *v.t.*, & *n.*: ( ۱ ) ٹھوڑی میں هاتھ دینا - ( ۲ ) پھینکنا؛ ڈالنا ؛ پرے پھینکنا -

*c.away*: ضائع کرنا ؛ خراب کرنا ؛ هاتھ سے دینا -

*c.-farthing*: گچی پالا ؛ وہ پیسہ جو کھیل میں بازی کے لیے پھینکتے هیں -

*c. it*: اِس کو چھوڑ دو ؛ خاک ڈالو ؛ جانے دو ( سوقیانہ ) -

*c. out*: نکالنا ؛ باهر کرنا ؛ خارج کرنا ؛ بدر کرنا ؛ دھکے دینا ؛ نکال باهر کرنا ؛ گردن میں هاتھ دے کے نکال دینا -

*c. up*: چھوڑ دینا ؛ نفرت سے ترک کرنا ؛ عاجز آکر چھوڑنا -

*c.up the sponge*: کوشش سے هاتھ اُٹھانا ؛ کوشش ترک کرنا ؛ بھاگ جانا ؛ هاتھ دھو بیٹھنا -

**chucker, -out**, *n.*: نکالنے والا ؛ بدر کرنے والا ؛ دھکے دینے والا -

**Chuck**, *n.*, & *v.t.*: خراد کی ٹیک ' اوٹ ' اوٹا جس پر لکڑی رکھ کر خرادتے هیں ؛ چاک -

**Chucker**, *n.*: ( پولو ) چکر ؛ دور -

**Chuckle**, *v.i.*, *n.*: ( ۱ ) هنسی روک کر هنسنا ؛ اِس طرح هنسنا کہ آواز نہ نکلے ؛ خوشی کی علامات ظاهر کرنا - ( ۲ ) تفاخر کی هنسی هنسنا ؛ کسی کو هرا کر یا ذلیل کر کے خوش هونا ؛ بغلیں بجانا - ( ۳ ) مرغیوں کی کٹر کٹر ' کٹ کٹ - ( ۴ ) مرغیوں کی آواز نکالنا ؛ کٹ کٹ کرنا -

**Chuckle-head**, *n.*, **Chuckle-headed**, *a.*: کند ذهن ؛ غبی ؛ ٹھس ؛ کودن ؛ گاودی ؛ بغلول ؛ احمق -

**Chum**, *v.i.*, & *n.*: ( ۱ ) ساتھ رهنا ؛ ایک گھر میں رهنا ؛ ایک کمرے میں رهنا - ( ۲ ) هم پیالہ هم نوالہ هونا ؛ بے تکلف هونا - ( ۳ ) ( *N* ) بے تکلف دوست ؛ یار غار ؛ هم پیالہ و هم نوالہ ؛ هم حجرہ ؛ رفیق ؛ شریک ؛ همدم -

*c. up*: بے تکلفی پیدا کرنا ؛ ربط ضبط بڑھانا ؛ میل جول بڑھانا ؛ پینگ بڑھانا -

*new c.*: ( آسٹریلیا کی اِصطلاح ) نو وارد -

**chummery**, *n.*: ایک ساتھ رهنا سهنا - ساتھ رهنے کا مکان -

**Chump**, *n.*: ( ۱ ) لکڑی کا کندا ؛ پوری - ( ۲ ) بکری کی پٹھ - ( ۳ ) سر ؛ دماغ -

*off* one's *c.*: جوش میں دیوانہ هو گیا هے ؛ آپے سے باهر هو گیا هے -

**Chunk**, *n.*: موٹا ٹکڑا ؛ قتلہ ؛ پھانک ؛ قاش -

**Church**, *n.*: ( ۱ ) گرجا ؛ گرجا گھر ؛ کلیسا ؛ صومعہ ؛ دیر ؛ کنیسہ - ( ۲ ) نصاریٰ ؛ عیسائی ؛ عیسائی لوگ ؛ مذهب عیسوی کے پیرو - ( ۳ ) کلیسہ ؛ کنیسا ؛ عیسایوں کی جماعت ؛ دینی جماعت ؛ مذهبی انجمن ؛ مذهب - ( ۴ ) مذهبی لوگوں کی انجمن - ( ۵ ) مذهبی پیشہ ؛ پادریوں کا پیشہ - ( ۶ ) عبادت باجماعت -

*churchman*: گرجا کی جماعت کا رکن -

*churchmanship*: گرجا کی رکنیت -

*C. militant*: عیسائی مجاهد ؛ صلیبی سپاهی -

*C. of England*: کلیساے اِنگلستان جو پوپ کے اِقتدار کا منکر هے -

*C. of Scotland*: کنیساے اِسکاچستان -

*c-rate*: گرجا کا چندہ ؛ گرجا کر -

*c.service*: نماز کی کتاب ؛ عیسائیوں کی نماز با جماعت -

*C.-text*: کتبۂ قبر ؛ کتبہ لوح -

*churchwarden*: گرجا کا منتظم ؛ گرجا کا مہتمم ' ناظم ' معتمد ؛ کلیسا بان ؛ ایک لمبا تمباکو پینے کا پائپ -

*churchwoman*: گرجا کی رکن -

*churchyard*: گرجا سے ملا هوا گورستان ؛ قبرستان ؛ گرجا کا قبرستان -

*churchyard cough*: مہلک کھانسی ؛ جان لیوا کھانسی -

*Established C.*: جس کو حکومت تسلیم کرے ؛ کلیساے حکومت ؛ مسلّم کلیسا -

*fat churchyard*: مُردوں سے پٹا هوا قبرستان -

*go into the C.*: پادری بن جانا ؛ مذهبی پیشہ اِختیار کرنا -

*go to c.*: گرجا میں جانا ؛ نماز میں شریک هونا -

*high.low,broad, c.*: عیسائیوں کے مختلف فرقے ؛ اعلیٰ ' ادنیٰ ' فراخ کلیسا -

*poor as a c.mouse*: نہایت مفلس -

*primitive C.*: اِبتدائی مذهب ؛ اِبتدائی دینی جماعت ؛ اِبتدائی کنیسہ -

*reformed C.*: اِصلاح یافتہ کلیسا -

**-churchism**, *n.*: متعلق الفاظ بالا -

**churchless**, *a.*: بغیر گرجا کا ؛ بے گرجا ؛ بے کلیسا -

**churchward (s)**, *adv.*: گرجا کے رخ ؛ گرجا کی سمت -

**Church**, *v.t.*: عورت کو وضع حمل کے بعد گرجا میں شکرانہ ادا کرنے کے لیے لانا ؛ شکرانۂ زچگی ادا کرنا -

**Churchy**, *a.*: کٹر کلیسائی ؛ غالی کلیسائی -

**churchify**, *v.t.*: کٹر کلیسائی بنانا ؛ کلیسا کا اندھا مقلد بنانا ؛ غالی کلیسائی بنانا -

**churchiness**, *n.*: کلیسائیت -

**Churl**, *n.*: ( ۱ ) کم ذات ؛ رذیل ؛ وضیع - ( ۲ ) دیہاتی ؛ دهقانی ؛ بانگڑو ؛ گاودی ؛ گنوار - ( ۳ ) بد تمیز ؛ غیر مہذب ؛ اُجڈ ؛ اکھڑ ؛ ناشایستہ ؛ کندۂ نا تراش - ( ۴ ) کنجوس ؛ بخیل ؛ مکھی چوس ؛ شوم ؛ ممسک -

*gentleman* or *c.*: شریف یا وضیع -

**churlish**, *a.*: اکھڑ ؛ گنوار ؛ گاودی ؛ بد تمیز ؛ اُجڈ -

**churlishly**, *adv.*: اکھڑ پن ' گنوار پن ' بد تمیزی سے ؛ بخیلانہ -

**churlishness**, *n.*: اُجڈ پن ؛ گنوار پن ؛ بد تمیزی ؛ بخل -

**Churn**, *n.* & *v.t.*& *i.*: ( ۱ ) مکھن نکالنے کی مشین ؛ رئی ؛ مدھانی ؛ متھانی ؛ هلونی - ( ۲ ) ( *vb.* ) مکھن نکالنا ؛ بلونا ؛ متھنا ؛ جھاگ اُٹھانا - ( ۳ ) اِدھر اُدھر لہروں کا اُٹھنا ؛ جوش آنا ؛ طوفان آنا - ( ۴ ) بڑا شیر دان ؛ چاٹی -

*c.-dash(er),-staff*: رئی ؛ مدھانی ؛ متھنی ؛ مکھن نکالنے کا آلہ -

*a churning* : ایک گھان؛ ایک متھاوی؛ ایک مرتبہ جتنا مکھن نکل آے۔

**Churr, *v.i.*, & *n.*:** (۱) ایک قسم کی ابابیل کی آواز - (۲) ایسی آواز نکالنا ؛ چر چر -

**Chut. *int.*:** جلد جلد ؛ جلدی جلدی ؛ جھٹ ؛ چٹ پٹ -

**Chute, ( shoot ), *n.*:** (۱) پانی کا ڈھالن پر سے بہنا - (۲) ڈھلوان نالی - (۳) کوڑا نیچے پھینکنے کی نالی؛ بدر رو - (۴) پھسلنے والی گاڑی -

**Chutney,-nee, *n.*:** چٹنی -

**Chyle, (k-), *n.*:** کیلوس -

**Chylo-(k-) :** واصلہ بمعنی کیلوس -

**Chyme, (k-), *n.*:** کیموس ؛ رس -

**Chymist :** دیکھو CHEMIST -

**Chymo-(k-) :** واصلہ بمعنی کیموس -

**Ciborium. *n.*:** (۱) ( تعمیر ) چتر ؛ چتر دار معبد ؛ مقبرہ وغیرہ - (۲) عیسائیوں کی عید قربان میں پیالہ ؛ قدح ( سر پوش دار ) ؛ سرپوش پیالہ -

**Cicada, Cicala, Cigala, *n.*:** ٹڈا ؛ ٹڈی -

**Cicatrice, Cicatrix, *n.* ( -ix, pl - *ices* ) :** (۱) زخم کا نشان ؛ داغ - (۲) درخت پر سے بکل اکھڑجانے کا نشان - (۳) پتے کے جھڑنے کے بعد جو نشان رہ جاتا ھے - (۴) نات تخم -

**cicatrical, *a.*:** داغی ؛ وسمی -

**cicatricose, *a.*:** داغوں بھرا ؛ داغدار -

**Cicatric (u) le, *n.*:** انڈے کی زردی پر کا خال جس سے چوزہ پیدا ہوتا ھے - دیکھو CICATRICE ( معنی نمبر ۲ و ۳ ) -

**Cicatrize, *v.t.* & *i.*:** (۱) زخم بھرنا ؛ مندمل ہونا ؛ اچھا ہونا ؛ انگور آنا - (۲) داغ ڈالنا -

**cicatrization, *n* :** اندمال ؛ زخم کا بھراو ؛ انگور آنا ؛ داغ ڈالنا ؛ داغوں سے بھرنا -

**Cicely, *n.*:** ایک پھول دار درخت

**Cicerone(tshitsheroni), *n.* ( pl.-*oni* pr.- *one*), & *v.t.*:** آثار قدیمہ کا رہبر -

**Ciceronian, *a.* & *n.*:** (۱) سسرو جیسا ' سسرو کا سا ' سخنور ' فصیح اور موزوں طبع - (۲) سسرو کی تصنیفات سے شغف رکھنے والا ؛ سسرو شناس -

**Ciceronianism, *n.*:** سسرو کی تصانیفات کا شغف ؛ اس میں مہارت ؛ سسرو شناسی -

***cicisebo* ( tshitshizbao ), *n.* ( pl.- *bei* pr.- *bae* ) :** شادی شدہ عورتوں کا عاشق مزاج مصاحب -

**cicisbeism, *n.*:** اس کا اسم -

**Cid, ..., The Cid :** ایک ھسپانوی سردار کا لقب جو گیارھویں صدی میں گذرا ( عربی سید ) -

**-cide, *suf.*:** لاحقہ بمعنی (۱) قاتل ؛ ھلاک کرنے والا - (۲) قتل ؛ خون -

**Cider, *n.*.** سیب کی شراب -

*c.-cup* **:** کاسہ ؛ جام -

*c.-press* **:** سیب کا عرق نکالنے کا آلہ ؛ سیب نچوڑ ؛ سیب افشار -

***ci-devant*, *a.* or *adv.*:** پچھلا ؛ اگلا ؛ سابق ؛ گذشتہ ؛ پیشین ؛ ماضی ؛ سلف ؛ پہلا -

**Cigar, *n.*.** سگار ؛ چرٹ -

*c.-holder* **:** چرٹ کی مہنال ؛ نلکی ؛ سگار گیر (ج) -

*c.-shaped* **:** سگار کی شکل کا ؛ سگار نما -

**Cigarette, *n.*:** سگرٹ -

***cilia*, *n.pl.*:** (۱) مژگان ؛ پلک - (۲) پتوں کی جھالر - (۳) تیتریوں کا بازو ؛ تتلیوں کے پر - (۴) ادنیٰ آبی جانوروں کے حرکی روئیں -

**ciliary, *a.*:** پلکوں کے ؛ مژگانی ؛ پلک دار ؛ ھدبی -

**ciliate (d), *aa.*:** مژگانی ؛ پلک کا ؛ پلک دار ؛ موحاشیہ -

**ciliation, *n.*:** ھدبیت ؛ روئیں داری -

**Cilice, *n.*:** اونی کپڑا ؛ بالوں کا کپڑا ؛ بالوں کا لباس ؛ اونی لباس ؛

**Cimmerian, *a.*:** تاریک ؛ اندھیری گھپ ؛ نہایت اندھیری ؛ دیجور -

**Cinch ( sintsh ), *n.*:** (۱) ( امریکا ) گھوڑے کا زیر بند - (۲) ( سوقیانہ ) پورا قبضہ ؛ پورے قابو میں ؛ پکی بات -

**Cinchona (-ko-), *n.*:** (۱) سنکونا کا درخت ' چھال - (۲) اس کی چھال کی دوائی - (۳) کونین -

**cinchonaceous, *a.*:** سنکونا دار ؛ سنکونا والی ؛ سنکونیلی -

**cinchonine, *n.*:** سنکونا کی ایک دوا ؛ کونین -

**cinchonism, *n.*:** سنکونا کا اثر ' گھمیر ' خشکی -

**cinchonise, *v.t.*:** سنکونا سے متاثر کرنا ؛ سنکونا سے علاج کرنا ؛ سنکونا دینا -

**Cincinnatus, *n.*:** عزلت نشین بڑا آدمی جسے خطرے کے وقت ملکی خدمت کے لیے طلب کرلیا جاتا ھے؛ سن سناٹس -

**Cincture, *n.*, & *v.t.* :** (۱) پٹی ؛ پٹکا ؛ کمر بند ؛ حلقہ ؛ گھیرا ؛ گھیر ؛ (*vb.*) پٹی باندھنا ؛ پٹکا باندھنا - (۲) گھیرا کرنا ؛ گھیرنا ؛ محیط ہونا -

**Cinder, *n.*:** (۱) دھات کا میل - (۲) ادھ جلا کوئلہ ؛ کچلا ھوا کوئلہ - (۳) راکھ ؛ خاکستر -

*c.-path* **:** رستہ جس پر سے ھوئے کوئلے بچھے ھوں -

*c.-sifter* **:** ادھ جلے کوئلوں کو راکھ سے نکالنے کی چھلنی ؛ خاک بیز ؛ کوئلہ چھلنی -

**cindery, *a.*:** بھوبل سا؛ بھوبل کا؛ ادھ جلا کوئلہ سا؛ خاکستری -

**Cinderella, *n.*:** ایسا شخص جس کی قدر نہ کی جاتی ھو ؛ کشتۂ نا قدر شناسی -

*C. dance* **or** *C*,**:** وہ رقص جو بارہ بجے شب تک رھے ؛ نیم شبی رقص -

**Cinematograpn:** دیکھو KINEMATOGRAPH -

**Cineraria, *n.*:** ایک قسم کا پھول دار درخت جو شیشہ بند اُگایا جاتا ھے -

**Cinerary, *a.*:** خاکستر جیسا؛ خاکستر کا؛ راکھ کا؛ خاکستری؛ خاک کا -

*c. urn* **:** جلانے کے بعد مردوں کی خاکستر رکھنے کی جگہ؛ راکھدان -

**Cinereous, *a.*:** خاکستری ؛ خاکستر کے رنگ کا -

**Cingalese, *a.* & *n.*:** لنکا کا ؛ سیلون کا - (*n.*) لنکاوی ( شخص یا زبان ) ؛ سنگھالی -

***Cingulum*, *n.*:** ایک قسم کی پیٹی ؛ منطقہ ؛ پٹکا ( جراحی ' تشریح حیاتیات کی اصطلاح ) -

**Cinnabar, *n.* & *a.*:** (*n.*) شنگرف ؛ (*adj.*) شنگرفی؛ شنگرف کا ؛ شنگرف جیسا -

**Cinnamon, *n.* & *a.*:** دار چینی ؛ (*adj.*) دار چینی کے رنگ کا ؛ نسواری ؛ ناسی -

**Clothier ( - odh - )**, *n.*: (۱) جولاھا ؛ نوربات - (۲) کپڑے والا؛ بزاز -

**Cloud**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) بادل ؛ ابر ؛ بدلی ؛ گھٹا ؛ سحاب - (۲) عارضی اور موھوم شے - (۳) غبار ؛ گرد یا دھوئیں وغیرہ کا بادل - (۴) دھندلاپن ؛ جھائیں ؛ دھندلاھٹ ؛ گدلاپن؛ (۵) پرندوں' کیڑوں' سواروں' تیروں کے دل با دل -(۶) ھلکا اونی گلوبند - (۷) تاریکی ؛ اندھیاری ؛ ابہام - (۸) فکر ؛ غم ؛ رنج تکلیف ؛ پریشانی کی گھٹا - (۹) (*vb.*) گھٹا آنا ؛ ابر چھانا ؛ بادل آنا ؛ تاریک ھونا - (۱۰) رنگ برنگ ھونا ؛ گوناگوں ھونا ؛ بوقلموں ھونا - (۱۱ ملول ھونا ؛ اُداس ھونا ؛ مکدر ھونا ؛ افسردہ ھونا ؛ محزوں ھونا -

*cloudberry*: ایک پہاڑی جھاڑی -

*c.-burst* : ابر اور مینھہ کا طوفان -

*c.-capped* : بادلوں سے ڈھکی ھوئی پہاڑی ؛ ابر پوش پہاڑی -

*c.-castle*: خیالی پلاو ؛ خیالی سیر -

*c.-compeller*: سگرت پینے والا ؛ بادل جمع کرنے والا ؛ بادلوں کا دیوتا ؛ اِندر -

*c.-drift*: اُڑتے ھوئے بادل ؛ ابر رواں -

*c.-kissing*: آسماں سے باتیں کرنے والی ؛ بلند ؛ اونچی ؛ فلک بوس ؛ ابر بوس -

*c.-land,-world* : خیالی عالم -

*c. on brow*: ابرو پر بل ؛ مکدر چہرہ -

*c.-rack* : پھٹے پھٹے بادل -

*c.-scape* : بادلوں کا خوش نما منظر ؛ بادلوں کی تصویر -

*a c. of words*: الفاظ کا اِبہام ( الفاظ کا گورکھ دھندا ) -

*in the cc.* : عالم خیال میں ؛ غیر حقیقی ؛ خیالی -

*under a c.* : معتوب ؛ ساقط الاعتبار ؛ معرض عتاب میں ؛ معرض اِشتباہ میں -

*under c. of night*: رات کی تاریکی میں ؛ شب کے اندھیرے میں -

**cloudily**, *adv.*: تکدر سے ؛ دھندلے پن سے ؛ اُداسی سے -

**cloudiness**, *n.*: ( ۱ ) ابر آلودگی ؛ گھٹا - ( ۲ ) دھندلا پن ؛ تکدر -

**cloudless**, *a.*: بے ابر ؛ صاف ؛ کھلا ؛ نکھرا -

**cloudlessly**, *adv.*: بے ابر ؛ صاف ؛ کھلا ؛ نکھرا -

**cloudlessness**, *n.*: مطلع کا صاف ھونا -

**coloudlet**, *n.*: چھوٹا سا بادل کا ٹکڑا ؛ لکہ ابر -

**cloudward(s)**, *adv.*: بادل کی سمت ؛ گھٹا کے رخ -

**cloudy**, *a.*: ( ۱ ) دھندلا ؛ غبار آلود ؛ ابر آلود ؛ بادل چھایا ھوا ؛ بادل گھرا ھوا - ( ۲ ) مکدر ؛ ملول ؛ افسردہ -

**Clough**, *n.*: گھاٹی ؛ پہاڑوں میں چشمے کا رستہ ؛ کھالا -

**Clout**, *n.*,& *v.t.* ( ۱ ) چیتھڑا ؛ پیوند ؛ تھگلی - ( ۲ ) صافی ؛ پونچھون ؛ دست مال - ( ۳ ) گھونسا؛ مکا - ( ۴ ) کرمچ کا ھدف یا نشانہ - ( ۵ ) ( *vb.* ) پیوند لگانا ؛ پارہ دوزی کرنا ؛ تھگلی لگانا ؛ گانٹھنا - ( ۶ ) گھونسا مارنا ؛ ڈپانا ؛ چپتیانا -

*dish-c.* : صافی -

*in the c.*: زد میں -

**Clove Cloven**: دیکھو CLEAVE *v.t.* & *i.* -

**Clove**, *n.* : لہسن وغیرہ کی پوتھی یا گنٹھی -

**Clove**, *n.* : ( ۱ ) لونگ ؛ قرنفل - ( ۲ ) لونگ کا درخت -

*c.-gillyflower* : ایک قسم کا پھول جس میں لونگ کی خوشبو آتی ھے -

*oil of cc.* : لونگ کا تیل -

**Clove hitch**, *n.* : ایک طرح کا آنکڑا -

**Clover**, *n.* : تپتیا گھاس -

*be, live, in c.* : آرام و آسایش سے بسر کرنا ؛ فراغ بالی سے بسر کرنا

**Clown**, *n.* : ( ۱ ) گنوار؛ دھقانی ؛ دیہاتی ؛ کسان - ( ۲ ) جاھل ؛ اکھڑ ؛ اُجڈ ؛ گاودی ؛ انگھڑ ؛ کندۂ نا تراش ؛ نا تراشیدہ ؛ بے تمیز ؛ غیر مہذب ؛ بیل - ( ۳ ) مسخرہ ؛ بھانڈ ؛ نقال ( خصوصاً سرکس وغیرہ میں ) -

**clownery**, *n.* : مسخرہ پن ؛ بھانڈ پن ؛ نقالی -

**clownish**, *a.* : گنوارو ؛ بد خلق ؛ بد تمیز ؛ غیر مہذب ؛ بے تمیز -

**clownishly**, *adv.* : گنوار پن سے ؛ بد خلقی سے ؛ بد تمیزی سے ؛ اکھڑ پن سے -

**clownishness**, *n.* : بد تہذیبی ؛ بد تمیزی ؛ بد خلقی ؛ اکھڑ پن -

**Cloy**, *v.t.* : سیر کردینا ؛ منہ پھرنا ؛ جی بھرنا ؛ چھکانا ؛ اُکتا دینا-

**Club** *n.* : ( ۱ ) ڈنڈا ؛ سونٹا ؛ لٹھ ؛ گرز ؛ گتکا - ( ۲ ) گولف کے کھیل وغیرہ کا ڈنڈا - ( ۳ ) ( نباتیات ) فراخ سر - ( ۴ ) تاش کے کھیل میں پھول کا رنگ ؛ پھول ؛ چڑیتن - ( ۵ ) انجمن ؛ مجلس ؛ سبھا ؛ کلب ؛ بزم -

*c.-foot (ed)* : پانو پھرا -

*c.-land* : انجمن زار ؛ لندن میں سینٹ جیمس کا محلہ جہاں انجمنوں کی بہت کثرت ھے -

*c.-law* : جس کی لاٹھی اُس کی بھینس ؛ ڈنڈے کی حکومت ؛ زبردستی ؛ جس کی تیغ اُس کی دیغ -

*c.-moss* : ایک قسم کا پودا -

*c.-root* : شلغموں میں ایک قسم کی بیماری ؛ شلغم کا کیڑا -

*clubs* : پھول کی بازی ؛ چڑیتن کی بازی -

*benefit c.* : بیمہ باھمی -

*Indian cc.* : مگدر ؛ جوڑی -

**clubless**, *a.* : وہ شخص جو کسی انجمن کا رکن نہ ھو -

**Club**, *v.t.* & *i.* : ( ۱ ) ڈنڈے لگانا ؛ ڈنڈے سے پیٹنا - ( ۲ ) بندوق کے کندے سے مارنا - ( ۳ ) ملنا ؛ ملانا ؛ گٹھ مٹھ کرنا ؛ اِکٹھا ھونا ؛ مل جانا - ( ۴ ) مدد کرنا ؛ اِعانت کرنا ؛ فائدہ پہنچانا ( درمے یا سخنے ) - ( ۵ ) اپنی فوج کو گٹھ مٹھ کرنا - ( ۶ ) متحد ھونا ؛ متفق ھونا ؛ شرکت کرنا -

**Clubbable**, *a.* : انجمن کی رکنیت کے لائق ؛ کلب کے قابل -

**Club-haul**, *v.t.* : ( بحری ) رسے کاٹ کر جہاز کو موڑنا -

**Cluck**, *n.*, & *v.i.* : کٹ کٹ کرنا ؛ کٹکٹانا ؛ کڑ کڑانا ؛ کڑّر کڑّر کرنا ؛ کٹ کٹ اور کڑ کڑ -

**Clue(-oo)**, *n.* : ( ۱ ) کھوج ؛ پتا ؛ نشان ؛ اشارہ ؛ اتا پتا ؛ سراغ - ( ۲ ) سلسلۂ خیالات ؛ قصے کا سلسلہ - (۳) کبھی کبھی CLEW کے معنوں میں -

**clueless**, *a.*: بے نشان ؛ بے کھوج ؛ بے سراغ ؛ بے پتا -

**Clumber**, *n.*: ایک قسم کا چھوٹا کتا ؛ کلمبر ؛ اِسپینیل کی قسم -

**Clump**, *n.,& v.i. & t.*: (۱) جھنڈ ؛ کنج - (۲) (*vb.*) گنوار پن سے چلنا ؛ بے ڈھنگے پن سے چلنا ؛ بھد بھد چلنا - (۳) کنجان درخت لگانا ؛ ڈھیر لگانا ؛ انبار لگانا - (۴) جوتے میں دھرا تلا لگانا -

*c.-sole.*: دھرا تلا -

**Clumsy(-zi)**, *a.*: (۱) بے ڈھنگا ؛ انگھڑ ؛ بھونڈا ؛ بے ڈول - (۲) بھدا ؛ بھدیسل ؛ کٹھب - (۳) اناڑی ؛ پھوہڑ ؛ بے سلیقہ -

**clumsily**, *adv.*: اناڑی پن سے ؛ بری طرح سے ؛ بے ڈھنگے پن سے ؛ بھونڈے پن سے ؛ بے تکے پن سے -

**clumsiness**, *n.*: اناڑی پن وغیرہ -

**Clunch**, *n.*: سفید چونے کا پتھر -

**Clung**: دیکھو CLING -

**Cluster**, *n., & v. t. & i.*: (۱) گچھا ؛ گپھا ؛ جھنڈ ؛ خوشہ ؛ جھر مٹ ؛ جھومر ؛ جھمکا ؛ عقد ؛ غول ؛ پرا - (۲) ٹڈی دل ؛ ہجوم ؛ مجمع ؛ گروہ ؛ جم غفیر - (۳) (*vb.*) جھنڈ ہونا یا بنانا ؛ گچھا ہونا یا بنانا - (۴) اکٹھا ہونا ؛ جمع ہونا ؛ جمع کرنا ؛ اکٹھا کرنا -

*clustered columns, pillars, shafts*: ستونوں وغیرہ کا جھرمٹ ' جھومر یا جھنڈ -

**Clutch**, *v. t. & i.*: (۱) مضبوطی سے پکڑنا ؛ چنگل میں لے لینا - (۲) جھپٹنا ؛ جھپٹا مارنا ؛ چنگل مارنا ؛ اُچک لینا -

**Clutch**, *n.*: (۱) مضبوط پکڑ ' گرفت - (۲) (جمع) پنجے ؛ چنگل ؛ پنجۂ ستم - (۳) (حیل) وہ آلات جن سے مشین چلائی یا ٹھیرائی جاتی ہے ؛ شکنجہ ؛ جر ثقیل کا وہ حصہ جو وزن کو پکڑتا ہے ؛ گیرندہ -

**Clutch**, *n.*: (۱) انڈوں کی جھول - (۲) ایک ساتھ نکلے ہوئے بچے ؛ جھول -

**Clutter**, *n., & v. i. & t.*: (۱) پریشان حرکات یا شور ؛ بوکھلا ہٹ ؛ پریشانی ؛ گھبراہٹ - (۲) بوکھلا جانا ؛ گھبرا جانا ؛ سراسیمہ ہونا ؛ ہاتھوں کے توتے اُڑ جانا -

**Clypeus**, *n.*: حشرات کے سر کا تھال نما حصہ ؛ سپر -

**clypeal**, *a.*: سپری ؛ سپر نما -

**clypeate**, *a.*: سپر دار ؛ سپر نما -

**clypeiform**, *a.*: سپر نما -

**clypeo-**: (ترکیبی جز) بمعنی سپر -

**Co-**, *pref.*: (سابقہ) (۱) مع ؛ ساتھ ؛ ہم ؛ سنگ - (۲) بعض ریاضی کے الفاظ کے پہلے آتا ہے ؛ مثلاً *cosine* '(متمم)*complement* (جیب التمام) ' وغیرہ -

**Coacervation**, *n.*: ڈھیر ؛ انبار ؛ تودہ -

**Coach**, *n., & v.i & t.*: (۱) شاہی گاڑی ؛ سواری گاڑی - (۲) ریل کا ڈبا (ریلوے والوں کی اصطلاح میں) - (۳) (بحری) جنگی جہاز کا پچھلا کمرہ - (۴) گھر پر پڑھانے والا اُستاد ؛ خانگی معلم - (۵) کشتی رانی کا اُستاد - (۶) (*vb.*) سواری گاڑی میں سفر کرنا ؛ کوچ گاڑی کے ذریعے سے جانا - (۷) خانگی طور سے تعلیم دینا ؛ امتحان کے لیے تیار کرنا ؛ کھیل کھیلنا سکھانا - (۸) ہدایتیں دینا ؛ سکھانا پڑھانا - (۹) خانگی معلم سے تعلیم پانا ؛ کھیلنا سیکھنا -

*c.-box*: کوچوان کے بیٹھنے کی جگہ -

*c.-dog*: دیکھو CARIAGE-DOG -

*c.-house*: گاڑی خانہ ؛ بگھی خانہ -

*coachman*: کوچوان ؛ گاڑی بان -

*drive c. & six through act of parliament*: پارلیمنٹ کی بدولت مزے اُڑانا ؛ پارلیمنٹ کو بیوقوف بنانا -

*hackney-c.*: کرائے کی گاڑی -

*mourning-c.*: ماتمی گاڑی ؛ جنازے کی گاڑی -

*slow-c.*: متھا ؛ غبی ؛ دقیانوسی (شخص) -

*stage-c.*: شاہی گاڑی ؛ سواری گاڑی -

**coachful**, *n.*: بھری گاڑی ؛ گاڑی بھر ؛ کھیپ بھر -

**coachmanship**, *n.*: کوچوانی ؛ گاڑی بانی -

**Coadjutor**, *n.*: مددگار ؛ معاون ؛ معین ؛ حامی ؛ شریک ؛ ممد ؛ یاور -

**Coadunate**, *a.*: (تشریح ' نباتیات) جڑے ہوئے ؛ توام ؛ جڑواں -

**Coagulate**, *v.t. & i.*: جمنا ؛ جمانا ؛ بستہ ہونا ؛ منجمد ہونا ؛ چکنا بندھنا ؛ بلدھنا ؛ سخت ہونا ؛ انجماد -

**coagulant**, *n.*: منجمد کرنے والی شے -

**coagulation**, *n.*: بستگی ؛ جماو ؛ انجماد ؛ جماوٹ -

**coagulator**, *n.*: جمانے والی شے ؛ بستہ کرنے والی شے -

**Coaita**, *n.*: جنوبی امریکا کا چھوٹا بندر -

**Coal**, *n., & v.t.& i.*: (۱) پتھر کا کوئلہ ؛ کانی کوئلہ ؛ معدنی کوئلہ - (۲) (*vb.*) کوئلہ بار کرنا ؛ کوئلہ لینا -

*c.-bed, -seam*: کوئلے کی تہ -

*c.-black*: کالا ؛ کوئلے کی رنگت کا -

*c.-box, -scuttle, -vase*: کوئلے دان -

*c.-dust*: کوئلے کا چورا -

*c.-factor*: کوئلے کا دلال یا بیوپاری -

*c.-field*: کوئلے کا میدان ؛ وہ علاقہ جس میں کوئلے کی کانیں ہوں ؛ کوئلے کا علاقہ -

*c.-fish*: سیاہ رنگ کی کاڈ مچھلی -

*c.-flap, -plate*: کوئلہ خانے کا ڈھکنا جو فرش میں جڑا ہوتا ہے -

*c.gas*: کوئلے کی گیس -

*c.-heaver*: کوئلہ نکالنے والا ؛ کوئلہ ڈھونے والا -

*c.-hole*: کوئلوں کی کوٹھری -

*c.-master, -owner*: کوئلے کی کان کا ٹھیکیدار یا مالک -

*c.-measures*: (ارضیات) وہ چٹان جو کوئلوں کے پرتوں سے بنی ہوئی ہو -

*c.-mine, pit*: کوئلے کی کان -

*cc.*: کوئلے -

*c.-screen*: بڑے اور چھوٹے کوئلوں کے جدا کرنے کی چھلنی ؛ کوئلوں کی چھلنی -

*cc. to Newcastle*: اُلٹے بانس بریلی -

*c.-tar*: تار کول -

*c.-tit*: سیاہ رنگ کا چھوٹا پرندہ -

*c.-whipper*: کوئلہ اُٹھانے والا یا حمال ؛ کوئلہ اُٹھانے کی مشین ؛ کوئلے بردار -

*blow the cc*: جذبات کو بھڑکانا -

*haul, call, over the cc.*: ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ جھڑکنا ؛ جھڑکی دینا ؛ زجر و توبیخ کرنا -

*heap cc. of fire*: برائی کے عوض بھلائی کرنا -

**coalless**, *a.*: بغیر کوئلے کا ؛ جس میں کوئلہ نہ ہو -

**coaly**, *a.*: کوئلے دار ؛ کوئلے والا -

**Coalesce**, *v.i.*: (۱) جڑنا ؛ ملنا ؛ اِکھٹا ہونا ؛ یکجا ہونا - (۲) متحد ہونا ؛ متفق ہونا ؛ مل جانا ؛ ایتلاف ہونا (مدبروں اور پارٹیوں کا) -

**coalescent**, *a.*: جڑا ہوا ؛ متحد ؛ یکجا ؛ مرتبط ؛ متفق ؛ ملا ہوا ؛ مربوط ؛ بہم -

**coalescence**, *n.*: جوڑ ؛ اِتصال ؛ ملاو ؛ اِمتزاج ؛ اِرتباط ؛ اِتحاد ؛ ایتلاف -

**Coalition**, *n.*: (۱) اِتحاد ؛ میل ؛ اِتفاق ؛ اِمتزاج - (۲) (سیاسیات) مختلف الاصول جماعتوں کا عارضی طور پر کسی خاص مقصد کے لیے مل جانا ؛ ترکیب ؛ ایتلاف -

**coalitionist**, *n.*: ایتلافی -

**Coalmouse, Cole-**, *n.*: ایک قسم کا چھوٹا سیاہ رنگ کا پرندہ -

**Coaming**, *n.*: جہاز کا کٹھرا -

**Coarse**, *a.*: (۱) ادنیٰ ؛ معمولی ؛ گھٹیا ؛ کم حیثیت ؛ معمولی درجے کا - (۲) موٹا ؛ کھردرا ؛ بھدا ؛ گنوارو - (۳) اناڑی ؛ بھونڈے مذاق کا ؛ گنوار - (۴) اُجڈ ؛ اکھڑ ؛ انگھڑ ؛ بد تہذیب ؛ عامیانہ - (۵) فحش ؛ غیر مہذب ؛ گندی (صرف زبان کے لیے) -

*c. fare*: موٹا جھوٹا کھانا -

*c. -fibred*: موٹے ریشے کا ؛ موٹے روئیں کا -

*c. fish*: ادنیٰ قسم کی مچھلی ؛ معمولی مچھلی -

*c. -grained*: بھونڈا ؛ موٹا جھوٹا (استعارتاً انسان کے لیے بھی) -

**coarsely**, *adv.*: بے تمیزی سے ؛ اکھڑ پن سے ؛ بھونڈے پن سے -

**coarsen**, *v. t. & i.*: بھدا ہونا ؛ کھردرا بنانا -

**coarseness**, *n.*: (۱) گھٹیا پن ؛ معمولی پن - (۲) کھردراپن ؛ سختی ؛ موٹا پن - (۳) اکھڑ پن ؛ کرختگی - (۴) ناشائستگی ؛ بد تہذیبی -

**coarsish**, *a.*: گھٹیا سا ؛ سخت سا ؛ کرخت سا ؛ بد تہذیب سا -

**Coast**, *n.*, *sea -coast*: (۱) ساحل ؛ سمندر کا کنارہ ؛ ساحل بحر - (۲) (ممالک متحدہ امریکا اور کناڈا) پھسلنی گاڑی - (۳) ڈھلان پر سے بائیسکل کی رو جس میں چلانے والا اپنے پانووں کو جنبش نہیں دیتا -

*c. -guard(sman)*: بحری پولیس کا سپاہی ؛ بحری پولیس -

*clear c.*: میدان صاف -

**coastward (s)**, *adv.*: ساحل کی سمت ؛ ساحل کے رخ -

**coastwise**, *a. & adv.*: ساحل کے کنارے کنارے -

**Coast**, *v. i.*: (۱) کنارے کنارے جانا ؛ جہاز یا کشتی کو کنارے کنارے لے جانا ؛ ایک ہی ساحل کی بندرگاہوں سے تجارت کرنا - (۲) پہاڑی پر سے رپٹنا ؛ بلندی پر سے نیچے کی طرف بائیسکل پر آنا ؛ بغیر پانو چلائے بائیسکل کو ڈھلان پر چلانا -

**Coat**, *n.*, *v. t.*: (۱) آستینوں دار مردانہ لباس ؛ کوٹ - (۲) فرنگستانی عورتوں کا لبادہ - (۳) پٹی کوٹ - (۴) پوشش - (۵) جانوروں کے بال ؛ سمور وغیرہ - (۶) (تشریح) پردہ ؛ جھلی - (۷) چھلکا ؛ پوست جلد ؛ کھال - (۸) ملمع ؛ تہ ؛ قلعی ؛ کوٹ - (۹) (*vb.*) پچارا پھیرنا ؛ تہ چڑھانا ؛ استر کاری کرنا ؛ لیپنا پوتنا ؛ قلعی کرنا ؛ ملمع کرنا ؛ اٹا ہوا ہونا ؛ ڈھکا ہوا ہونا -

*c. armour*: وہ بکتر جس پر خاندانی مارکا بنا ہو ؛ مارکے دار بکتر -

*c. -card (court -card)*: صورت ؛ تصویر دار پتا (تاش) -

*c. of arms*: (۱) مارکا - (۲) قدیم زمانے کی ڈھال جس پر کسی کا خاندانی مارکا بنا ہو -

*c. of mail*: زرہ ؛ بکتر -

*dress -c.*: شام کے پہننے کا دمدار کوٹ -

*dust* one's *c.*: مارنا پیٹنا ؛ مرمت کرنا ؛ کندی کرنا ؛ ٹھوکنا -

*frock -c.*: فراک کوٹ -

*greatcoat*: لبادہ ؛ فرغل ؛ اوور کوٹ -

*red c.*: لال کرتی ؛ انگریزی فوجی وردی -

*redcoat*: انگریزی فوج کا سپاہی ؛ سپاہی -

*trail* one's *c. -tails*: جھگڑ نکال کے لڑنا ؛ بے وجہ لڑنا -

*turn* one's *c.*: نمک حرامی کرنا ؛ غداری کرنا -

*wear the king's c.*: فوج میں بھرتی ہونا -

(-) **coated**, *a.*: (۱) ڈھکا ہوا ؛ پچارا دیا ہوا ؛ کوٹ پہنے ہوے ؛ چھلکے دار - (۲) پتا ہوا ؛ تہ چڑھا ہوا ؛ اٹا ہوا -

**coatless**, *a.*: بغیر کوٹ کا ؛ بغیر چھلکے کا -

**Coatee**, *n.*: چھوٹا کوٹ ؛ بے دامن کا کوٹ ؛ خصوصاً فوجی کوٹ -

**Coati**, *n.*: امریکا کا ایک گوشت خوار جانور جو مشک بلاو سے بہت مشابہ ہوتا ہے -

**Coating**, *n.*: رنگ کی تہ ؛ روغن کی تہ ؛ کوٹ کا کپڑا وغیرہ -

**Coax**, *v. t. & i. (to, into)*: پھسلانا ؛ بہلانا ؛ دم دلاسا دینا ؛ منانا ؛ لبھانا ؛ بہکانا ؛ فریب دینا ؛ ورغلانا -

*c. away, out*: ورغلانا ؛ پھسلانا -

*c, thing out of person*: کسی شخص سے کوئی چیز پھسلا کے لے لینا -

**coaxer**, *n.*: پھسلانے والا ؛ لبھانے والا -

**Coaxal, -ial**, *a*: ہم محور -

**Cob**, *n.*: (۱) ہنس ؛ قاز ؛ راج ہنس - (۲) ٹٹو ؛ یابو ؛ میانہ قد کا گھوڑا ؛ ٹانگن - (۳) کوئلے کا گول ڈلا -

*c. nut*: بڑی قسم کا ہیزل نٹ ؛ ایک قسم کا فندق -

**cobby**, *a.*: ٹٹو کا ؛ ٹٹو کے متعلق -

**Cob**, *n.*: گارا ؛ پانی میں سنی ہوئی مٹی اور بھس وغیرہ جس سے دیوار بناتے ہیں -

**Cobalt**, *n.*: (۱) ایک قسم کی دھات جو نکل سے مشابہ ہوتی ہے ؛ کوبالٹ - (۲) سوسنی رنگ جو اس دھات سے نکلتا ہے -

**cobaltic**, *a.*: کوبالٹ کا ؛ کوبالٹی -

**cobaltiferous**, *a*: کوبالٹ زا -

**cobalto-**: (واصلہ) کوبالٹی ؛ کوبالٹ کا کے معنوں میں -

**cobaltous**, *a.*: کوبالٹ سا ؛ کوبالٹ کا -

**Cobble**, *n.*, & *v. t.*, *cobble -stone*: (۱) پانی سے ترشا

ہوا پتھر جو فرش میں لگایا جاتا ہے ؛ پن پتھر - (۲) پن پتھر کا فرش کرنا ؛ ( جمع ) کوئلے کے ٹلے -

**Cobble,** *v. t.*: (۱) گوتھنا ؛ گانٹھنا ؛ جوڑ لگانا ؛ تھگلی لگانا ؛ پیوند لگانا ؛ پارہ دوزی کرنا - (۲) بھدے پن سے کرنا ؛ بری طرح سے کرنا ؛ بد سلیقگی سے کرنا ؛ پھوہڑ پنے سے کرنا -

**Cobbler,** *n.*: (۱) چمار ؛ جوتے گانٹھنے والا ؛ موچی - (۲) بھدا کام کرنے والا ؛ پھوہڑ کاریگر ؛ اناڑی -

**Cobdenism** *n.*: کاب ڈن کی آزاد تجارت ؛ بین الاقوامی اتحاد ؛ امن و امان ؛ تخفیف وغیرہ کی پالیسی ؛ کاب ڈن کا اصول -

*c.'s wax*: چماروں کا موم -

*sherry c.*: برت پڑی ہوئی شراب ، شربت ، وغیرہ -

**Coble,** *n.*: ایک قسم کی کشتی ؛ چھوٹی پنواری کشتی -

**Cobra (de capello),** *n.*: کالا سانپ ؛ کالا ؛ ناگ -

**Cobweb,** *n. & a.*: (۱) مکڑی کا جالا ؛ تار عنکبوت - (۲) کمزور شے ؛ مکڑی کے جالے کی سی بودی شے - (۳) دقیق استدلال ؛ منطقی ایچ پیچ - (۴) کباڑ ؛ کوڑا - (۵) جال ؛ پھندا ؛ دام ؛ دھوکا ؛ فریب - (۶) (*Adj.*) ناپائدار ؛ کمزور ؛ تار عنکبوت ؛ مہین ؛ جھینا -

*cc. of antiquity*: پرانا کاٹھ کباڑ -

*cc of the law*: قانون کا جال ؛ قانون کے پیچ ؛ قانونی ایچ پیچ -

*blow away the cc.*: ہوا کھانا -

**cobwebbed,** *a.*: کمزور ؛ ناپائدار ؛ ہوا سا ؛ مہین ؛ تار عنکبوت سا -

**cobwebbery,** *n.*: (۱) ایچ پیچ ؛ ہیر پھیر - (۲) جالوں بھرا -

**cobwebby,** *a.*: مکڑی کے جالے کا سا ؛ تار عنکبوت سا ؛ مکڑی کے جالوں سے بھرا ہوا -

**Coca,** *n.*: کوکا ؛ ایک امریکن درخت جس کی پتیاں چبائی جاتی ہیں -

**Cocaine,** *n.*: کوکین ؛ ایک دوا جس سے جلد سُن ہوجاتی ہے -

**cocainism,** *n.*: کوکین کھانے کا اثر ؛ کوکین زدگی -

**cocainization,** *n.*: کوکین کا اثر ؛ بے حسی -

**cocainiez,** *v.t.*: کوکین سے متاثر کرنا ؛ بے حس کرنا ؛ سن کرنا ؛ کوکینانا (ج) -

**Coccagee,** *n.*: ایک قسم کا سیب جس سے شراب بنتی ہے ؛ اس سیب کی شراب -

**Coccyx** ( **koks-** ) , *n.*: دم گزا ؛ دمچی کی ہڈی ؛ عصعص -

**coccygeal** *a*: دم گزے کے متعلق ؛ عصعصی -

**coccgeo-, coccyg ( o )-**: ( واصلہ ) ایضاً

**Cochin china** ( **kotsh-** ) *n. & a.*: کوچین چین کی مرغیوں کی نسل ؛ اس نسل کی مرغیاں

**cochineal** ( **kotshinel** ) , *n.*: قرمز ؛ قرنگی ؛ کرم دانہ ؛ وہ مردہ کیڑے جو مکسیکو کے ملک میں ملتے ہیں اور جن سے قرمزی رنگ بنایا جاتا ہے -

**Cochlea(-k-),** *n.*(pl.-leae). کن گھونگا ( کان کے اندر کا پیچ در پیچ جوف ) ؛ حلزونہ -

**Cock,** *n.*: (۱) مرغا ؛ خروس ؛ ککڑ ؛ بطور مرکب دیگر چیزوں کے ساتھ استعمال ہوتا ہے تو اُن کے نر کو ظاہر کرتا ہے - (۲) ٹونٹی (۳) ( غیر مہذب ) مرد کا عضو تناسل - (۴) گھوڑا ، کتا ( بندوق کا ) - (۵) ترازو کا کانٹا -

*c.-a-doodle-doo*: (۱) ککڑوں کوں - (۲) ( طفلانہ ) مرغا

*c.-&-bull story*: بناوٹی قصہ ؛ لغو کہانی ؛ بے بنیاد سی گھڑت بات -

*c.-crow, -crowing*: صبح ؛ تڑکا ؛ فجر ؛ مرغ کے بانگ دینے کا وقت ؛ فجر کی اذان کا وقت -

*c.-fighting*: مرغ لڑانا ؛ مرغوں کی لڑائی ؛ مرغ بازی -

*c. lobster*: نر جھینگا -

*c.-metal*: بورت ( دھات ) -

*c.-nest*: مرغ کا بسیرا یا آشیانہ ؛ مرغے کے بیٹھنے کی جگہ جو وہ زمین کھود کر بناتا ہے -

*c. of the north*: پودنا ؛ شکر خورہ

*c. of the school*: ( لڑکوں میں ) تیس مارخاں ؛ خدائی فوجدار ؛ مدرسے کا سانڈ -

*c. of the walk*: غالب ؛ مسلط ؛ زبر ؛ حاوی ؛ چھایا ہوا -

*c of the wood*: جنگلی مرغ ؛ ایک قسم کا بڑا تیتر -

*cockscomb*: مرغ کیس ؛ تاج خروس ؛ ( نباتیات ) تاج خروس ؛ کلغا ( نیز دیکھو COXCOMB )

*cocksfoot*: درب -

*cockshead*: ایک قسم کی تیپتا گھاس -

*c.-shot*: آماجگاہ ؛ تودہ ؛ ہدف -

*c. sparrow*: (۱) چڑا - (۲) پست قد زندہ دل شخص -

*cockspur*: (۱) مرغ کا کانٹا یا خار - (۲) اسی شکل کا کلہ ( لیمپ کا ) -

*game-c.*: پالی کا مرغ ؛ لڑنے والا مرغ -

*live like fighting cc.*: مست رہنا ؛ بے فکرے پن کی زندگی بسر کرنا -

*old c.*: یار عزیز -

*that c. won't fight*: یہ تدبیر کارگر نہ ہوگی

*this beats c.-fighting*: بہت ہی پر لطف ؛ مرغوں کی لڑائی سے زیادہ بھی پر لطف ؛ بھانڈوں کی نقل سے بھی زیادہ پر لطف -

**Cock,** *v. t. & i.*: (۱) کھڑا کرنا ؛ چڑھانا ؛ تاننا - (۲) گھوڑا چڑھانا ( بندوق کا )

*c.-a snook*: دیکھو SNOOK -

*cocked hat*: وردی کی ٹوپی -

*c.* **one's** *eye*: آنکھ مارنا ؛ آنکھوں میں کچھ کہنا ؛ آنکھ کا اشارہ کرنا -

*c.* **one's** *hat*: بانکی ( یا ٹیڑھی ) ٹوپی پہننا -

*c.* **one's** *nose*: ناک بھوں چڑھانا

*c. the ears*: کان کھڑے کرنا ؛ متوجہ ہونا ؛ چوکنا ہونا -

*knock into a cocked hat*: ناقابل شناخت ہو جانا ؛ شکل بگڑ جانا ؛ جس کی شکل مسخ ہوجائے -

**Cock,** *n.*: (۱) ناک کی چڑھواں پھننگ - آنکھ کا اشارہ (۳) کج کلاہی ( وضع ) - (۴) گھوڑا چڑھی بندوق ؛ پائے پر ہونا -

**Cock,** *n., & v.t.*: (۱) گری - (۲) گری لگانا -

**Cockabondy,** *n.*: مچھلی پکڑنے کا چارا ؛ ایک قسم کا کیچوا -

**Cockade,** *n.*: طرہ -

**cockaded,** *a.*: طرہ دار

**Cock-a-hoop,** *a. & adv.*: (۱) شاداں ؛ خوش و خرم ؛ نہایت خوش - (۲) شادمانی سے ؛ نعرہ زن -

**Cockaigne,-ayne,** *n.*: (۱) بے فکروں کی جنت (۲) ( جگت کے طور پر ) لندن

**Cock-a-leekie** دیکھو COCKY-LEEKY

**Cockatoo**, *n.* کا کاتوا ؛ بڑے طرے دار طوطا -

**Cockatrice**, *n.*: (۱) بالشتیا سانپ ؛ افعی - (۲) قصص یونانی کا فرضی سانپ -

**Cockboat**, *n.*: چھوٹے جہاز کی کشتی -

**Cockchafer**, *n.*: بھونرا -

**Cocker**, *v.t.*: لاڈ کرنا ؛ نازبرداری کرنا ؛ ناز اٹھانا ؛ الھڑ آمیں منانا -

**Cocker**, *n.*, *according to cocker*: (۱) صحیح؛ درست؛ ٹھیک - (۲) اسپینیل کی قسم ؛ (۳) شاھین کو چھوڑنا

**Cockerel**, *n.*: (۱) مرغچھ ؛ مرغ کا پٹھا - (۲) لڑاکا لڑکا - جھگڑالو لڑکا -

**Cock-eyed**, *a.*: بھینگا ؛ احول چشم ؛ احول -

**Cock-horse**, *adv.*: (۱) کاٹھ کا گھوڑا - (۲) سوارہ (ایک قسم کی گھاس) -

**Cockle** *n.*, *corn-cokl.*: (۱) سرخ پھولوں والی ایک گھاس جو عموماً گیہوں کے کھیت میں ھوتی ھے ؛ گھاس پھوس (۲) گیہوں کا ایک روگ جس سے دانے سیاہ پڑجاتے ھیں؛ گیہوں روگ -

**Cockle**, *n.*: ایک قسم کا گھونگا جو کھایا جاتا ھے -

*c.-boat*: چھوٹی اُتھلی کشتی -

*c.-shell*: گھونگے کا خول -

*cc. of the heart*: دلی جذبات -

**Cockle** *v.i.* & *t.*, & *n.*: (۱) ابھرنا ؛ ابھارنا؛ نکالنا ؛ موڑنا ؛ شکن ڈالنا ؛ بال پڑنا (۲) (*n*) ابھار؛ شکن؛ سلوٹ ؛ پیچ ؛ خم. بال (شیشے کا) -

**Cockle**, *n.*: آھنی آتش دان؛ جس سے کمرا گرم کیا جاتا ھے -

**Cock-loft**, *n.*: مچان؛ ڈھتی -

**Cockney**, *n.* & *a.*: (۱) لندنیا ؛ لندن کا رھنے والا (حقارتاً) - (۲) (*adj*) لندنی ؛ لندن کا - (۳) لندنی زبان

**cockneydom** *n.*: (۱) ادنٰی فرقہ - (۲) لندنیوں کی مخصوص سیرت - (۳) لندنیوں کی دنیا

**cockneyese**, *n.*: لندنیوں کی بولی -

**cockneyfy**, *v.t.*: لندنیا بنانا ؛ لندنیوں کی سی خصائل پیدا کرنا ؛ لندنیا ھونا -

**cockneyish**, *a.*: لندنیا سا ؛ لندنیوں کی سی بو باس رکھنے والا (شخص یا شے) -

**cockneyism** *n.*: لندنیت؛ لندنی بولی ؛ لندنی محاورہ یا تلفظ -

**cockney ize**, *v.t.* & *i.*: لندنیوں کا سا بننا یا بنانا -

**Cockpit**, *n.*: (۱) مرغوں کی پالی ؛ مرغوں کے لڑنے کی جگہ - (۲) میدان ؛ اکھاڑا ؛ دنگل - (۳) جنگی جہاز کی نچلی منزل جو جونیئر افسروں کی اقامت گاہ ھوتی ھے - (۴) طیارے میں طیارچی وغیرہ کے لیے جگہ -

**Cockroach**, *n.*, *black-beetle*: تل چٹا ؛ بھونرے کی قسم کا کیڑا -

**Cock-sure**, *a.*: (۱) یقینی ؛ حتمی ؛ تیقنی (۲) پورا یقین یا یقین واثق رکھنے والا - (۳) اپنے یقین ؛ دعوے یا عقیدے پر جما رھنے والا ؛ ذاتی اعتماد یا اعتماد نفس رکھنے والا -

**cocksureness**, *n.*: وثوق ؛ حتمی تیقن -

**Cocksy, Coxy**, *aa.*: گستاخ ؛ شوخ ؛ خودبیں ؛ خود پسند؛ بقلے والا -

**coxiness**, *n.*: گستاخی ؛ شوخی وغیرہ -

**Cocktail**, *n.* & *a.*: (۱) دم کٹا گھوڑا ؛ گھڑدوڑ کا گھوڑا جو خوب سدھا ھوا ھو مگر اصیل نہ ھو - (۲) اوچھا ؛ نو دولتا - (۳) ایک قسم کا بھونرا - (۴) ایک قسم کی شراب -

**cocktailed**, *a.*: (۱) دم کٹا ؛ دم بریدہ - (۲) اوچھا ؛ نودولتا -

**Cock-up**, *n.*: (۱) اوپر کو مڑا ھوا سرا - (۲) ٹوپی اوپر کو مڑی ھوئی ؛ بانکی ٹوپی

**Cocky**: دیکھو COCKSY & c.

**Cocky-leeky**, *n.*: مرغ کا شوربا گندنے کے ساتھہ پکا ھوا (اسکا چستان میں) -

**Cockyolly bird**, *n.*: (بچوں کی بولی میں) چھوٹا پیارا پرندہ -

**Coco, Cocoa** (-ko-), **Coker**, *n.*: ناریل کا درخت

*c.-nut*: ناریل؛ کھوپرا؛ گولا؛ نارجیل؛ (عامیانہ) انسان کا سر؛ کھوپڑی -

*c.-nut matting*: ناریل کی چٹائی -

*c.-nut milk*: ناریل کا پانی -

*double c.-nut*: جزائر سیکلس کا ناریل جو بہت بڑا اور دھرے سر کا ھوتا ھے -

**Cocoa** (-ko-) *n.*: (۱) کوکو کا سفوف - (۲) اسی کا مشروب جسے چاے کی طرح بناتے ھیں -

*c. bean*: کوکو کا بیج -

*c. nib*: کوکو کا گدرا پھل -

*c. powder*: ایک قسم کی بارود -

*c. press*: بعض اخباروں کا طنز آمیز نام جن کے مالک چند کوکو کے تاجر تھے جو آزاد تجارت کے حامی اور استبداد کے مخالف تھے -

**Cocoon**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) ابریشم کا کویا - (۲) (*vb.*) کویا بنانا ؛ کویے میں لپٹنا -

**cocoonery**, *n.*: ریشم کے کیڑوں کا پرورش خانہ ؛ کویوں کا گھر ؛ پیلہ خانہ؛ کرم خانہ

**Cod**, *n.*: (۱) ایک قسم کی بڑی سمندری مچھلی - (۲) (*vb.*) بیوقوف بنانا (عامیانہ) -

*c.-bank*: زیر آب کنارہ جہاں کاڈ زیادہ رھتی ھے

*c.-fish*: کاڈ مچھلی -

*c.-liver oil*: کاڈ مچھلی کا تیل -

**Coddle**, *v.t.*, & *n.*: (۱) بیماروں کے سے نخرے اٹھانا ؛ ناز برداری کرنا - (۲) (*n.*) وہ شخص جو ناز برداری کرتا ھو یا خود بیماروں کے سے نخرے کرتا ھو -

**Code**, *n.*, & *v.t.*: (۱) مجموعہ قوانین ؛ نیاے شاستر ؛ اشاروں کا کلام ؛ خفیہ لغت؛ بری اور بحری فوجی اشاروں کے ضوابط کا مجموعہ (۲) (*vb.*) مخصوص اشاروں میں ادا کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ خفیہ لغت میں پیغام بھیجنا -

*c. of honour*: (۱) کسی موضوعہ کے قواعد و ضوابط کا مجموعہ - (۲) کسی قوم کا مروجہ اخلاق - (۳) آئین غیرت داری -

**codification**, *n.*: قانون کی ترتیب ، تدوین یا تبویب -

**codifier**, *n.*: قانون کو ترتیب دینے یا مدون کرنے والا -

**codify**, *v.t.*: قانون کی تبویب یا تدوین کرنا

**Co-declination**, *n.*: (فلکیات) زاویہ الغرات کا تتمہ ؛ قطب شمالی کا فاصلہ -

**Codeine**, *n.*: ایک خوب آور دوا ؛ منوم دوا ؛ کوڈین -

*codex*, . (pl. -*dices*): بائبل یا اور کسی ادبی کتاب کا قلمی نسخہ -

**Codger**, *n.*: (روز مرہ) مرد آدمی ؛ اعجوبہ ؛ دقیانوسی ؛ ناکارہ طرفہ معجون ؛ پیر جرپرز -
**Codicil**, *n.*: وصیت نامہ کا ضمیمہ یا تتمہ -
**codicillary** *a.*: وصیت نامے کے تتمے کے متعلق -
**Codling**, *n.*: چھوٹی کاڈ مچھلی -
**Codlin (g)**, *n.*: ایک قسم کا سیب ؛ سیب خام -
*cc. - & - cream*: ایک قسم کی بوٹی ؛ بید مجنوں -
**Co - education**, *n.*: لڑکوں اور لڑکیوں کی یکجائی تعلیم -
**co - educational**, *a.*: یکجائی تعلیم کے متعلق -
**Coefficient**, *n.*: (۱) عامل جز - (۲) سر (ریاضی) - (۳) شرح ؛ قدر (طبیعات) -
*c. of friction, expansion*, etc.: رگڑ ؛ پھیلاؤ ؛ وغیرہ کی شرح -
*differential c.*: تفرقی سر -
**Coeliac (se - )**, *a.*: (تشریح) معدے کے متعلق ؛ معدی ؛ شکمی -
**Coel (o) - (se - )**: (واصلہ) معدہ ؛ جوف -
**Coen (o) - (se - )**: (واصلہ) هم (فارسی سابقہ) -
**Coenobite (se - ), Cen -**, *n.*: ایسے فقرا کا ایک فرقہ جو خانقاهوں یا تکیوں میں مل جل کر رهتے هیں ؛ خانقہ نشین ؛ تکیہ نشین ؛ تکیہ دار -
**coenobitic (al)**, *aa.*: خانقاهی ؛ تکیہ داری -
**coenobitism**, *n.*: خانقاہ نشینی ؛ مشرب خانقاهی -
**Coequal** *a.* & *n.*: برابر ؛ مساوی ؛ هم سر (متروک، دینیات میں یا تاکید کے لیے) -
**coequality**, *n.*: مساوات ؛ برابری ؛ هم سری -
**coequally**, *adv.*: برابری سے ؛ مساویانہ ؛ بطور مساوی ؛ علی السویہ -
**Coerce**, *v. t.*, & *i.*: (۱) دبانا ؛ دباو ڈالنا ؛ جبر کرنا - (۲) طاقت کا استعمال کرنا ؛ بہ جبر حاصل کرنا -
*a coerced obedience*: مجبوری کی اطاعت ؛ اطاعت مبرم -
**coercible**, *a.*: جبر پذیر -
**Coercion**, *n.*: (۱) جبر ؛ زبر دستی ؛ ابرام - (۲) استبدادی حکومت ؛ استبداد -
**coercionary**, *a.*: جبری ؛ استبدادی -
**coercionist**, *n.* & *a.*: جابر ؛ سخت گیر ؛ استبدادی ؛ استبداد پسند -
**Coercive**, *a.*: جابرانہ ؛ تشدد آمیز -
**coercively**, *adv.*: بجبر ؛ جبراً -
**coerciveness**, *n.*: جابریت -
**Coessential**, *a.*: هم جوهر ؛ هم مادہ ؛ هم اصل -
**Coetaneous**, *a.*: دیکھو COEVAL *a.*
**Coeternal**, *a.*: هم قِدم ؛ هم ابد -
**coeternally**, *adv.*: هم قِدمانہ -
**Coeval**, *a.* & *n.*: (۱) هم عهد ؛ هم عصر ؛ هم زمانہ ؛ معاصر - (۲) هم ابتدا - (۳) هم سن - (۴) هم مدت -
**coevality**, *n.*: مذکورۂ بالا کا اسم -
**coevally**, *adv.*: مذکورۂ بالا کا متعلق فعل -
**Co - executor, Co - executrix**, *nn.*: شریک وصی -
**Coexist**, *v. i.*: کسی دوسری چیز کے ساتھ موجود هونا یا وجود رکھنا ؛ هم بود هونا -
**coexistence**, *n.*: هم بودی ؛ هم موجودیت -
**coexistent**, *a.*: هم وجود ؛ هم بود -
**Coextensive**, *a.*: هم مکان ؛ هم زمان -
**Coffee**, *n.*: (۱) قهوہ ؛ کافی - (۲) ناشتا ؛ حاضری - (۳) بُن -
*c. -bean*: کافی کے بیج ؛ بن -
*c. -cup*: قهوے کی پیالی (جو چاے کی پیالی سے چھوٹی هوتی هے) -
*c. -grounds*: قهوے کی تلچھٹ -
*c. -house*: قهوہ خانہ -
*c. -mill*: قهوہ پیسنے کی چکی ؛ قهوہ سا -
*c. -pot*: قهوہ دان ؛ قهوہ جوش ؛ قهوہ پز -
*c. -room, -tavern*: قهوہ خانہ -
**Coffer**, *n.*: (۱) خزانے کا صندوق ؛ تجوری - (۲) سرمایہ ؛ روپیہ - (۳) دهسا هوا دلا (چھت وغیرہ کا) -
*c. -dam*: کوٹھی (پل بنانے میں) -
**Coffin**, *n.*, & *v. t.*: (۱) تابوت ؛ میت کا صندوق - (۲) نکما جهاز - (۳) گھوڑے کا سم - (۴) (*vb.*) تابوت میں رکھنا ؛ کفنانا ؛ دفنانا - (۵) سینتنا ؛ سینت کے رکھنا (خاص کر کتابوں کا) -
*c. -bone, -joint*: سم کی هڈی ؛ سم کا جوڑ -
*c. -plate*: تابوت کی تختی -
*drive nail into* **one's** *c.*: موت بلانا ؛ موت کو دعوت دینا ؛ خود اپنی موت یا تباهی کا باعث هونا -
**coffinless**, *a.*: (۱) بے تابوت ؛ بے گور و کفن - (۲) بےسم کا -
**Coffle**, *n.*: قطار جانوروں یا غلاموں کی جو ایک رسی سے بندھے هوے هوں ؛ لار ؛ لنگار (عربی قافلہ) -
**Cog**, *n.*: دندانے ؛ دانت (پهیے کے) -
*c. -wheel*: دندانے دار چکر ؛ دندانے دار پهیا -
*hunting c.*: کُنّا -
**cogged**, *a.*: دندانے دار -
**Cog**, *v. t.*, *Cog dice*: پانسے بنا کے (یا گونتھ کے) پھینکنا (عیاری سے) -
**Cogent**, *a.*: معقول ؛ دل نشین ؛ قوی ؛ دل کو لگتی هوئی (دلیل یا حجت) -
**cogency**, *n.*: معقولیت ؛ دل نشینی وغیرہ -
**cogently**, *adv.*: معقول یا دل نشین طور پر -
**Cogitable**, *a.*: قریب القیاس ؛ قریب الفهم ؛ قابل قبول -
**Cogitate**, *v. i.* & *t.*: (۱) غور کرنا ؛ سوچنا ؛ فکر کرنا ؛ خیال کرنا ؛ بچارنا - (۲) جتن کرنا ؛ صورت نکالنا - (۳) (فلسفہ) کسی شے کا تصور کرنا -
**cogitation**, *n.*: سوچ ؛ سوچ بچار ؛ تفکر ؛ فکر ؛ تامل -
**cogitative**, *a.*: متفکرانہ ؛ متصورانہ -
**cogitatively**, *adv.*: سوچ بچار سے ؛ فکر یا تصور کے طور پر -
**cogitativeness**, *n.*: سوچ بچار میں هونا ؛ فکر یا دهن میں هونا -
**Cognac (konyak)**, *n.*: فرانسیسی برانڈی ؛ ایک قسم کی شراب ؛ کونیاک (فرانس کا ایک شهر) -
**Cognate** *a.* & *n.*: (۱) قرابت دار ؛ رشتہ دار ؛ هم اصل ؛ هم جد ؛ نسبتی ؛ هم مصدر - (۲) (لسانیات) هم اصل ؛ هم خاندان - (۳) متجانس -
*c. object* or *accusative*: (نحو) مفعول مطلق ؛ هم مصدر

مفعول -

**cognateness**, *n.*: رشتہ داری ؛ قرابت داری ؛ ہم اصلی ؛ ہم جنسی -

**Cognation**, *n.*: رشتہ داری ؛ نسبتی تعلق ؛ ہم اصلیت ؛ ہم خاندانی ( اب زیادہ تر لسانیات میں ) -

**Cognition**, *n.*: ( فلسفہ ) وقوف ؛ اِدراک ؛ احساس ؛ گیان ؛ آگاہی ؛ علم ؛ دانش ؛ معرفت -

**cognitional**, *a.*: اِدراکی ؛ وقوفی ؛ احساسی ؛ علمی ؛ گیان کے متعلق ؛ عرفانی -

**cognitive**, *a.*: با وقوف ؛ گیانی ؛ گن گیان والا ؛ علم رکھنے والا ؛ واقف ؛ شناسا ؛ دانشمند ؛ عارف -

**Cognizable** *a.*: (۱) قابل فہم ؛ قابل اِدراک - (۲) قابل شناخت - (۳) قابل سماعت عدالت ؛ اندرون اختیارات عدالت -

**cognizably**, *adv.*: بظاہر ؛ محسوس طریقے پر ؛ قابل سماعت طریق پر -

**Cognizance**, *n.*: (۱) وقوف ؛ علم ؛ آگہی ؛ دائرۂ مشاہدہ - (۲) قانونی اختیار کا اِستعمال ؛ اِختیار سماعت - (۳) اِمتیازی علامت ؛ اِمتیازی نشان ( طرہ ' مارکا وغیرہ ) -

*be beyond* **one's** *c.*: کسی شخص کے تعلق سے خارج ؛ دائرۂ وقوف سے باہر -

*fall within* **one's** *c.*: کسی کے دائرۂ تعلق میں واقع ہونا -

*have c. of*: علم ہونا ( سرکاری طور پر ) -

*take c. of*: توجہ کرنا ؛ دھیان میں لانا ؛ چشم پوشی نہ کرنا ؛ متوجہ ہونا -

**Cognizant**, *a.*: ( فلسفہ ) ذی اِدراک ؛ صاحب معرفت ؛ ذی وقوف -

**Cognize**, *v.t.*: (۱) وقوف یا اِدراک رکھنا ؛ علم رکھنا - (۲) شناخت کرنا -

**Cognomen**, *n.*: (۱) گوت نام ؛ اَڑ نام - (۲) عرف ؛ لقب (۳) نام ؛ اِسم -

**Cognoscible**, *a.*: ممکن العلم ؛ جاننے کے لائق -

*cognovit*, *n.*: اقبال دعوی -

**Cohabit**, *v.i.*: میاں بی بی کی طرح رہنا ؛ ہم خواب ہونا ؛ ہم بستر ہونا ؛ مباشرت کرنا ؛ جماع کرنا ؛ صحبت کرنا ( عموماً بے نکاحی عورت کے ساتھ ) -

**cohabitation**, *n.*: ہم خوابی ؛ ہم بستری ؛ جماع ؛ مباشرت ؛ صحبت -

**Coheir, Coheiress**, *nn.*: شریک میراث ؛ ہم ورثہ ؛ ہم میراث -

**Cohere**, *v.i.*: (۱) چپکنا ؛ چسپیدہ ہونا ؛ جمنا ؛ جڑنا - (۲) مربوط ہونا ؛ اِکرنگ ہونا ؛ یکسانی ہونا ( دلیل اور طرز بیان میں ) -

**Coherent**, *a.*: (۱) جما ہوا ؛ چپکا ہوا ؛ چسپیدہ ؛ جڑا ہوا ؛ ملا ہوا - (۲) مربوط ؛ اِکرنگ ؛ یکساں ؛ قوی الحجت ؛ سہل ؛ یسیرالفہم ؛ سمجھ میں آنے والی -

**coherence, coherency**, *nn.*: ربط ؛ وصل ؛ پیوستگی ؛ چسپیدگی ؛ اِکرنگی -

**coherently**, *n.*: مربوط طور پر ؛ ربط کے ساتھ -

**Coheritor**, *n.*: ( دیکھو COHEIR ) -

**Cohesion**, ( -zhn ), *n.*: (۱) چسپیدگی ؛ پیوستگی ؛ اِتصال ؛ لزوب - (۲) کشش اِتصال -

**cohesive**, *a.*: چسپندہ ؛ اِتصال پذیر ؛ لازب ؛ مائل ؛ متصل -

**cohesively**, *adv.*: پیوستہ ؛ چسپیدہ -

**cohesiveness**, *n.*: چسپیدگی -

**Cohort**, *n.*: (۱) رومی فوج کا ایک دستہ (۲) فوج کا دستہ - (۳) مجمع ؛ گروہ -

**Coif**, *n.*: ( تاریخ ) (۱) ایک قسم کی ٹوپی ؛ کنٹوپ - (۲) سارجنٹ کی سفید ٹوپی ؛ کلاہ -

*coiffeur* ( **kwahfer** ), *n.*: بال بنانے والا ؛ مشاطہ -

*coiffure* ( **kwahfoor** ), *n.*: بال بنانے کی وضع ؛ مانگ پٹی ؛ کنگھی چوٹی -

**Coign** ( **koin** ), *n.*: گوشہ گیری ( دو دیواروں کے بیچ میں نکلا ہوا پتھر ) -

*c. of vantage*: نظارہ گاہ ؛ دیدبان ؛ وہ جگہ جہاں سے کوئی چیز صاف دکھائی دے -

**Coil**, *v.t. & i.*: کنڈل بنانا ' اینڈوی بنانا ؛ کنڈلیاں بنانا - (۲) سانپ کی طرح سے چلنا ؛ بل کھانا -

**Coil**, *n.*: (۱) لچھا ؛ گولا ؛ پنڈا ؛ انٹی - (۲) گھونگر ؛ مرغولہ - (۳) کنڈل ؛ کنڈلی -

**Coil**, *n.*: ( متروک نظام ) شور و شغب ؛ گڑ بڑ ؛ پریشانی ؛ ابتری -

**Coin**, *n.*: (۱) سکہ - (۲) روپیا - (۳) زر ؛ پیسا -

*false c.*: (۱) سکۂ قلب ؛ جعلی سکہ ؛ کھوٹا روپیا - (۲) دھوکے کی چیز ؛ جعلی شے -

*pay* **one** *in* **his** *own c.*: جیسے کو تیسا ؛ ترکی بہ ترکی -

**coinless**, *a.*: بے زر ؛ کنگال -

**Coin**, *v.t.*: (۱) سکہ ڈھالنا ؛ بنانا یا ضرب کرنا - (۲) دھات کو سکے میں تبدیل کرنا - (۳) دماغی قوت سے روپیا پیدا کرنا - (۴) اِیجاد کرنا ؛ اِختراع کرنا ؛ گھڑنا ؛ نکالنا ؛ بنانا ؛ پیدا کرنا ؛ لفظ وضع کرنا -

*c. money*: روپیا بنانا ( عامیانہ ) -

**Coinage**, *n.*: (۱) سکہ ڈھلائی ؛ ضرب سکہ - (۲) سکے - (۳) رائج الوقت سکے - (۴) اِختراع ؛ اِیجاد ؛ گھڑے ہوے الفاظ ؛ من گھڑت -

*decimal c.*: اعشاری سکے -

**Coincide**, *v.i.*: (۱) ہم مکان ہونا ؛ ٹھیک بیٹھنا ؛ ٹھیک آنا ؛ چسپاں ہونا ؛ منطبق ہونا - (۲) ہم زمان ہونا ؛ ایک ہی وقت میں واقع ہونا - (۳) مطابق ہونا ؛ موافق ہونا ؛ ٹھیک ہونا - (۴) متفق ہونا ؛ اِتفاق رائے کرنا -

**Coincidence**, *n.*: (۱) انطباق ؛ ہم مکانیت ؛ ہم زمانیت ؛ ٹھیک بیٹھنا ؛ مطابقت ؛ تطابق ؛ موافقت - (۲) اِتفاق ؛ میل ؛ سنجوگ ؛ اِتفاقی مطابقت -

**Coincident**, *a.*: مطابق ؛ موافق ؛ ہم مکان ؛ ہم زمان ؛ ملتا ہوا ؛ ساتھ ساتھ -

**coincidently**, *adv.*: اُسی وقت ؛ اِتفاق سے ؛ اِتفاقاً -

**Coincidental**, *a.*: مطابقی ؛ تطابقی ؛ ہم مکانی ؛ ہم زمانی -

**Coiner**, *n.*: (۱) سکہ زن - (۲) خراب ٹکسالیا - (۳) قلب سکے بنانے والا ؛ سکہ باز -

**Coinstantaneous**, *a.*: ہم وقت ؛ ہم زمان ؛ ہم آن ؛ ایک ہی لمحے میں واقع ہونے والا -

**Coir,** *n.*: ناریل کے ریشے جن سے رسیاں ، چٹائیاں وغیرہ بنتی ہیں ؛ تارا -

**Coition,** *n.*: جماع ؛ صحبت ؛ مباشرت ؛ مجامعت ؛ بھوگ ؛ وصل ؛ وصلت ؛ مواصلت ؛ وصال -

**Coke,** *n.*, & *v.t.*: کوک پتھر کا وہ کوئلہ جس سے آنچ دے کر کاربن خارج کر دیتے ہیں اور جو لوہے کے پگھلانے میں کام آتا ہے ؛ ڈر کول (ج)-

**Col,** *n.*: تنگ گھاٹی -

**Col**: ( واصلہ ) بجائے COM -

**Cola, k-,** *n.*: مغربی افریقہ کا ایک درخت ؛ کولا -

*c.-nut, c.-seed*: اس درخت کے بیج جو اچار ، مقوی دوا یا الکوھال کے مارک کے طور پر استعمال کئے جاتے ہیں -

**Colander ( ku- ), Cullender,** *n.*, & *v.t.*: (۱) چھلنی ؛ ھانگی ؛ غربال - (۲) چھرے ڈھالنے کا سانچا -

**Co-latitude,** *n.*: ( فلکیات ) عرض البلد کا خاتمہ ؛ عرض التمام -

**Colcannon,** *n.*: ایک آئرستانی کھانا ؛ آلو ، گوبھی کا سالن -

**Colchicum ( -ki- ),** *n.*: سورنجان ایک زھریلا پودا جو زعفران کے بہت مشابہ ہوتا ہے -

**Colcothar,** *n.*: لوہے کا سرخ آکسائڈ جس سے شیشے پر جلا کرتے ہیں ؛ قلقطار ( ع ) -

**Cold,** *a.*: ( ۱ ) ٹھنڈا ؛ سرد ؛ خنک ؛ بارد - ( ۲ ) جو گرم نہ کیا گیا ہو ؛ جو گرم کرنے کے بعد سرد ہوگیا ہو - ( ۳ ) بے حس ؛ بے مہر - ( ۴ ) سرد مہر ؛ افسردہ - ( ۵ ) کپکپا دینے والی ؛ افسردہ کن ؛ غیر دلچسپ - ( ۶ ) ہلکی ؛ خفیف بو ( شکار ) ؛ شکار باس - ( ج )

*c. bsla*: دھونکنی کی ھوا -

*c.-blooded*: سرد خون والے ( مچھلی اور رینگنے والے کیڑے ) ؛ بلغمی مزاج ؛ ٹھنڈی مٹی ؛ بے درد -

*c.-chisel*: دیکھو CHISEL -

*c. coil*: ٹھنڈی پٹی ( متورم مقام پر ٹیوب میں پانی بھر کر لپیٹ دیتے ہیں ) -

*c. colours*: ٹھنڈے رنگ ( مثلاً : نیلا ، خاکستری وغیرہ ) -

*c. cream*: دیکھو CREAM -

*c.-drawn*: دیکھو CASTOR OIL -

*c.-hammer*: ٹھنڈے لوہے کو کوٹنا پیٹنا -

*c. in death* or *c.*: ٹھنڈا ہو گیا ؛ مر گیا ؛ مردہ -

*c.-livered*: سرد جگر ؛ سرد ؛ افسردہ دل ؛ بے جذبات بے جوش ؛ ٹھنڈی مٹی ؛ ٹھنڈی مٹی کا -

*c. meat*: ٹھنڈا گوشت -

*c.-pig*: ٹھنڈے پانی کے چھینٹے دے کر جگانا - ( *n.* ) ٹھنڈے پانی کے چھینٹے کسی کو جگانے کے لیے -

*c. shoulder*: بکری کی ران یا بکری کا دست بھنا ہوا -

*c. steel*: تلوار ، سنگین وغیرہ ( یعنی وہ ہتیار جو داغے نہیں جاتے ) -

*c. without*: تلخ شراب پانی کے ساتھ ؛ بغیر شکر کے شراب ٹھنڈے پانی میں ؛ بغیر شکر کے -

*give the c. shoulder to*: سرد مہری سے پیش آنا ؛ بد خلقی سے ملنا ؛ رکھائی کرنا ؛ بے رخی کرنا -

*in c. blood*: بے دردی سے ؛ بے دردانہ -

*throw c. water on plan*: ( کسی کام یا منصوبے پر ) پانی پھیر دینا ؛ دل شکستہ کرنا ؛ پست ہمت کرنا ؛ افسردہ کرنا -

**coldblooded,** *a.*: دیکھو C. BLOODED -

**coldbloodedness,** *n.*: C.-BLOODED کا اسم -

**cold-hearted,** *a.*: بے حس ؛ سرد مہر -

**cold-heartedly,** *adv.*: متذکرہ بالا لفظ کا متعلق فعل -

**cold-heartedness,** *n.*: متذکرہ بالا کا اسم -

**coldish** *a.*: ٹھنڈا سا ؛ خنک سا ؛ سرد سا -

**coldly,** *adv.*: سرد مہری سے ؛ بے اعتنائی سے ؛ بے پروائی سے ؛ بے رخی سے ؛ غفلت سے -

**coldness,** *n.*: ٹھنڈک ؛ خنکی ؛ سردی ؛ افسردہ دلی ؛ سرد مہری ؛ روکھا پن ؛ بے اعتنائی -

**Cold,** *n.*: ( ۱ ) ٹھنڈک ؛ ٹھنڈ ؛ جاڑا ( ۲ ) زکام ؛ نزلہ ؛ سردی ؛ ہوا زدگی -

*left out in the c.*: بے پروائی برتی جانا ؛ بے توجہی ہونا ؛ کس مپرسی میں ڈال رکھنا -

**coldproof,** *n.*: جس پر سردی اثر نہ کرے ؛ سردی روک ؛ ٹھنڈ روک -

**Cold-short,** *a.*: ٹھنڈی حالت میں چٹ سے ٹوٹ جانے والا ( لوہے کے لیے ) -

**Cole,** *n.*: ایک قسم کا کرم کلا ؛ گوبھی ( اب متروک ہے صرف بطور واصلہ ان معنوں میں آتا ہے ) -

*c.-seed*: درخت جس سے روغن کلزا حاصل ہوتا ہے ( گوبھی کے بیج کا روغن )

**Coleopterous,** *a.*: ایک قسم کے بھونرے سے متعلق -

**Colic,** *n.*: قولنج ؛ قلنج ؛ درد شکم ؛ پیٹ کا درد ؛ مروڑ ؛ پیچ -

**colicky,** *a.*: قولنجی ؛ درد شکم سے متعلق -

**Collaborate,** *v.i.*: ساتھ مل کر کام کرنا ؛ ساتھ محنت کرنا ؛ ہاتھ بٹانا ؛ ہم کاری کرنا ( ادب اور فنون لطیفہ میں ) -

**collaboration,** *n.*: ہم کاری ؛ رفاقت ؛ شرکت محنت ؛ ہاتھ بٹائی ؛ شرکت کار -

**collaborator,** *n.*: شریک ؛ شریک کار ؛ شریک محنت ؛ ہم کار ؛ رفیق کار -

**Collapse,** *n.*, & *v.i.*: دفعتاً گرنا ؛ دھڑام سے گر پڑنا ؛ ہمت ہار دینا ؛ جواب دے دینا ؛ حالت سقیم ہوجانا ؛ ڈھیر ہوجانا -

**collapsed,** *a.*: نقیہ ؛ درماندہ ؛ شکستہ -

**Collapsible,-able,** *a.*: تہ ہوجانے والا -

**Collar,** *n.*: ( ۱ ) کنٹھا ؛ گلوبند ؛ کالر - ( ۲ ) گردنی - ( ۳ ) نائٹ کے تمغے کی زنجیر - ( ۴ ) پٹا ؛ حلقہ - ( ۵ ) مال - ( ۶ ) وہ چولا جس میں مچھلیوں کا چارا ( پوریا ) ھرا ہوتا ہے - ( ۷ ) دھاری دار حلقہ ؛ کنٹھا ؛ کنٹھی ؛ ہنسلی ؛ طوق گردن -

*c.-bone*: ہنسلی ؛ ہنسلی کی ہڈی ؛ ہانس -

*c.-harness*: گلے کا ساز -

*c. of ss* or *esses*: قدیم زمانے میں لنکا سٹر کا نشان تھا اب بھی بعض موقعوں پر لباس میں لگایا جاتا ہے -

*c.-work*: سخت کھنچائی ؛ جفا کشی ؛ سخت محنت ؛ شدید کوشش اور جد و جہد -

*against the c.*: ( = *c.-work.* )

**(-) collared**, *a.*: کنٹھے دار ؛ گریبان دار ؛ پٹے دار ؛ کالر دار -

**collarless**, *a.*: بے گریبان کا ؛ بے پٹے کا -

**Collar**, *v. t.*: (۱) گریبان پکڑنا ؛ گریبان میں ھاتھ ڈالنا ؛ گرفتار کرنا - (۲) مخالف کو روکنا ' پکڑنا ؛ گیند چھیننے کی کوشش کرنا ( فٹ بال میں ) - (۳) چھیننا ؛ غصب کرنا ؛ ھضم کرنا - (۴) گوشت کے پارچوں کو لپیٹ کر ڈوری سے باندھنا -

**Collaret (te)**, *n.*: زنانہ کالر ؛ زنانہ گریبان جو زرین یا سمور کا ھوتا ھے -

**Collate**, *v.t.*: (۱) کتاب کے مختلف نسخوں کا مقابلہ کرنا ؛ ملانا ؛ مطابق کرنا - (۲) ترک لگانا ( جلد بندی ) - (۳) پادری کو گرجا کی خدمت سپرد کرنا -

**collator**, *n.*: مقابلہ کرنے والا ؛ ترک لگانے والا -

**Collateral**, *a.* & *n.*: (۱) پہلو بہ پہلو ؛ برابر برابر ؛ متوازی ؛ ھم پہلو - (۲) ھم اصل ؛ ھم جد ؛ ایک دادا کی اولاد ؛ یک جدی - (۳) معترضہ ؛ غیر متعلق -

*c. security or c.*: مزید کفالت ..

**collaterally**, *adv.*: (۱) متوازیاً ؛ پہلو بہ پہلو ؛ برابر - (۲) یک جدی حیثیت سے - (۳) معترضہ کے طور پر -

**Collation**, *n.*: (۱) مقابلہ ؛ موازنہ ؛ مطابقت - (۲) ( رومن کیتھولک ) ناشتا ؛ اِفطاری -

**Colleague**, *n.*: ھم منصب ؛ شریک کار ؛ رفیق ؛ شریک منصب -

**Collect**, *n.*: عیسائیوں کی ایک دعا جو نماز کے بعد پڑھی جاتی ھے -

**Collect**, *v.t.* & *i.*: (۱) جمع کرنا ؛ اِکٹھا کرنا ؛ جوڑنا ؛ اِکھٹا کرنا ؛ جمع ھونا ؛ اِکٹھا ھونا وغیرہ - (۲) جمع کرنا ؛ اِکٹھا کرنا - (۳) وصول کرنا ؛ اُگاھنا ؛ تحصیل کرنا - (۴) حواس مجتمع کرنا ؛ حواس میں آنا ؛ ھوش میں آنا ؛ حواس بحال کرنا ؛ حواس درست کرنا -

*c. a horse*: گھوڑے کو قابو میں رکھنا -

*collected*: حواس میں ؛ بے جوش ؛ حواس درست ؛ خاطر جمع -

**collected**, *adv.*: بغیر جوش کے ؛ حواس میں رہ کر ؛ حواس مجتمع کرکے -

***collectanea**, n. pl.*: اِنتخاب ؛ چیدہ مضامین ؛ منتخبات ؛ مجموعہ -

**Collection**, *n.*: (۱) جمع ؛ جوڑ ؛ بٹورن ؛ فراھمی - (۲) اُگاھی - (۳) چندہ ( خیراتی کاموں کے لیے ) - (۴) انبار ؛ ذخیرہ ( پانی یا مٹی کا ) - (۵) مجموعہ ؛ ذخیرہ ( ایک ھی قسم کی چیزوں کا ) ؛ ( جمع ) آکسفورڈ کے میقاتی اِنتخابات -

**Collective**, *a.* & *n.*: مجموعی ؛ اِکٹھا -

*c. fruit*: متعدد پھولوں کا پھل ( جیسے اناناس ) -

*c. note*: متعدد یاد داشت -

*c. noun*: اِسم جمع -

**collectively**, *adv.*: اِکٹھا ؛ مجموعی طور پر -

**collectivism**, *n.*: نظریۂ اِجتماعیت ( یعنی ملکیت اِجتماعی ھونی چاھیے ) -

**collectivist**, *n.*: نظریۂ اِجتماعیت کا حامی یا پیرو ؛ اِجتماعی -

**collectivity**, *n.*: اِجتماعیت -

**Collector**, *n.*: (۱) محصل ؛ جامع ؛ وصول کرنے والا ؛ اُگاھنے والا ؛ تحصیلنے والا - (۲) جمع کرنے والا ؛ اکٹھا کرنے والا - (۳) کلکٹر ؛ ڈپٹی کمشنر ؛ صاحب ضلع ( ھندوستان ) - (۴) ایک پرزہ -

**collectorate**, *n.*: کلکٹری ؛ کلکٹر کا حلقۂ اِقتدار ؛ تعلقداری -

**collectorship**, *n.*: کلکٹری ؛ تعلقداری -

**Colleen**, *n.*: لڑکی ؛ دیہاتی عورت ( آئرستان ) -

**College**, *n.*: (۱) کالج ؛ مدرستہ العلوم ؛ بڑا مدرسہ ؛ کلیہ - (۲) مجلس ؛ انجمن ؛ جمعیت - (۳) کلیہ یا جامعہ سے اِلحاق یافتہ اِدارہ (۴) چھوٹی سند دینے والی جامعہ - (۵) بڑا ثانوی مدرسہ - (۶) غیر سرکاری مدرسے کا نام - (۷) کسی خاص پیشے کی تعلیم گاہ -

*c. living*: مدد معاش ( منجانب کالج ) -

*c. pudding*: آلوچے کی پوڈنگ ( ایک شخص کے کھانے بھر کی ) -

*Herald's C., C. of Arms*: مدرسۂ نقابت ' جہاں انساب کا اِندراج ھوتا ھے اور مار کے عطا کیے جاتے ھیں -

*Sacred C., c. of cardinals*: پوپ کی مجلس جس کے ستر رکن ھوتے ھیں -

**collegial**, *a.*: کالج کے متعلق ؛ کلیے کے متعلق ؛ کالجی ؛ مجلسی -

**Colleger**, *n.*: ایٹن کے قائم ھونے کے زمانے کے ستر طلبہ میں سے ایک -

**Collegian**, *n.*: کالج کا طالب علم ؛ کالج کا رکن -

**Collegiate**, *a.*: (۱) کالج کا ؛ مدرسے کا ؛ جامعہ کا ؛ کلیے کا - (۲) مجلس کا ؛ انجمن کا -

*c. school*: اعلیٰ درجے یا اعلیٰ حیثیت کا مدرسہ -

**Collegiate**, *v.t.*: کالج کی حیثیت دینا ؛ کالج کا درجہ دینا -

**Collet**, *n.*: (۱) حلقہ ' گردا ' خانہ ' گھر یا بیٹھک جس میں نگ رکھا جاتا ھے -

**Collide**, *v.i.*: (۱) ٹکرانا ؛ متصادم ھونا ؛ لڑنا بھڑنا ؛ ٹکر کھانا - (۲) مخالفت ھونا ؛ کھٹ پٹ ھونا ؛ اِختلاف ھونا -

**Collie, -y**, *n.*: اِسکاٹستان کا گلہ بان کتا ؛ گڈریے کا کتا -

**Collier**, *n.*: (۱) کوئلا کھودنے والا (۲) کوئلا بیچنے والا (۳) کوئلہ کا جہاز - (۴) ( کان سے ) کوئلہ نکالنے والا - (۵) کوئلے کے جہاز کا ملاح -

**colliery**, *n.*: کوئلے کی کان ؛ معدن زغال -

**Colligate**, *v.t.*: مربوط کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ اِکٹھا کرنا -

**colligation**, *n.*: ربط ؛ ترتیب ؛ اِکھٹائی -

**Collimate**, *v.t.*: شست درست کرنا ؛ خط نظر ٹھیک کرنا ؛ دوربین ملانا ؛ سیدھ باندھنا ؛ متوازی کرنا -

**collimation**, *n.*: [ اِسم ' مذکور بالا معنوں میں ] -

**Collimator**, *n.*: [ اُسی کا اِسم فاعل ] -

**Collinear**, *a.*: ھم خط ؛ ھم سطح ؛ جو ایک ھی خط یا سطح پر واقع ھوں -

**Collision**, *n.*: ٹکر ؛ دھکا ؛ مڈ بھیڑ ؛ تصادم ؛ تخالف ؛ ( مجازاً ) حروف کا ناگوار طور سے ملنا ؛ تنافر ( حروف ) -

*c.-mat*: ( بحری ) جہاز میں تصادم سے پیدا شدہ سوراخ کو بند کرنے کا بوریا ؛ پنبۂ جہاز ( ج ) -

*come into c. with* : کسی چیز سے ٹکرانا ؛ لڑنا ؛ لڑ جانا یا متصادم ہونا -

**Collocate**, *v.t.* : نصب کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ سجانا -

**collocation**, *n.* : ترتیب ؛ سجاوٹ وغیرہ -

**Collocutor**, *n.* : شریک ؛ ہم کلام -

**Collodion**, *n.* : ( عکاسی اور جراحی میں استعمال ہونے والا ) ایک محلول ؛ محلول کولوڈین -

**collodio-** : ( واصلہ ) -

**collodioned**, *a.* : کولوڈینی ؛ کولوڈین دار -

**collodionize**, *v.t.* : کولوڈین بنانا ؛ کولوڈیانا -

**Collogue (-og)**, *v.i.* : (۱) للو پتو کرنا ؛ روغن قاز ملنا ؛ تملق کرنا ؛ پھسلانا ؛ ہاں میں ہاں ملانا - (۲) سازش کرنا ؛ ساز باز رکھنا ؛ ملی بھگت رکھنا (۳) گھس پھس کرنا ؛ تخلیے میں گفتگو کرنا -

**Colloid**, *a.* & *n.* : (۱) چپچپاتا ؛ چپکتا ؛ لعابی ؛ سریش جیسا ؛ ( طب ) گداختہ رگ ریشے جو کسی بیماری میں بگڑ کر چپچپے ہو جاتے ہیں - (۲) گداختہ مادہ - (۳) ( کیمیا ) بستہ ؛ منجمد مادہ ( جو بلوری نہ ہو مگر سخت ہو جائے ) -

**Colloidal**, *a.* : منجمد ؛ بستہ -

**Collop**, *n.* : (۱) گوشت کا پرت ؛ قاش ؛ ٹکڑا ؛ پارچہ - (۲) (بائبل کی اصطلاح میں ) وہ بٹ یا سلوٹ جو موٹے آدمی یا جانور کے بدن پر پڑتی ہے -

**Colloquial**, *a.* : عام بول چال کا ؛ روز مرے کا ( لفظ ) ؛ غیر علمی ؛ عامی ( لفظ ) -

**colloquialism**, *n.* : بول چال ؛ بول چال کا محاورہ -

**colloquialist**, *n.* : خوش گپ؛ خوش گو -

**Colloquy**, *n.* : (۱) بول چال ؛ محاورہ ؛ مکالمت ؛ بے تکلف گفتگو ؛ بات چیت - (۲) ( کلیسا کی اصطلاح میں ) فصل خصومات اور وضع قوانین کی عدالت ؛ گرجا کچہری -

**Collotype**, *n.* : کیمیائی مسالے کی لوح یا جھلی جس پر سے آفتاب کی روشنی پڑنے سے نقش بن جاتے ہیں اور انہیں کا عکس کاغذ پر چھاپ لیتے ہیں ؛ عکس ریز ؛ عکس بخش -

*c. plate* : عکس ریز لوح ؛ عکس بخش لوح -

*c. process* : عکس ریزی کا عمل ؛ عکس ریزی -

**Collude**, *v.i.* : ساز باز ہونا ؛ خفیہ مل جانا ؛ اندرونی قرار داد ہونا ؛ سانٹ گانٹ ہونا ؛ ملی بھگت ہونا -

**Collusion**, *n.* : خفیہ سازش ؛ اندرونی قرار داد ( خاص کر فریقین مقدمہ کی جو بظاہر ایک دوسرے کے مخالف ہوں ) ؛ ملی بھگت -

**collusive**, *a.* : سازش آمیز ؛ پر فریب ؛ جعل سازانہ -

**collusively**, *adv.* : سانٹھ گانٹھ سے ؛ دغا بازی سے ؛ جعل سازانہ ؛ ساز باز سے -

**Collyrium**, *n.* (pl.-*ia*) : سرمہ ؛ سلائی ؛ چشم شو -

**Collywobbles**, *n.pl.* : ( سوقیانہ )قراقر ؛ پیٹ کے اندر کی قراقر ؛ گڑ بڑ -

**Colney Hatch**, *n.* : صوبۂ لندن کے دارالمجانین کا نام " کولنی ہچ " -

**Colocynth**, *n.* : کڑوا کھیرا ؛ خیار تلخ کی ایک قسم جو مسہل کے کام آتی ہے ، اندراین ؛ حنظل -

**Colon**, *n.* : (۱) وقف توضیحی ؛ شارحہ تفصیلیہ ؛ ایک تحریری علامت جس میں تلے اوپر دو نقطے اور اکثر آگے ایک خط بھی ہوتا ہے ( :- ) - (۲) بڑی آنت ؛ قولون ؛ لمبی انتڑی کا دوسرا یا بڑا حصہ -

**colonitis, colitis**, *nn.* : ورم قولون ؛ اماس رودہ ؛ قولنج کی سوجن -

**Colonate**, *n.* : قدیم رومیوں میں ایسے کسان جو زمین کے ساتھ منتقل ہوتے تھے ؛ رعیت -

**Colonel (kernl)**, *n.* : ایک اعلیٰ فوجی عہدہ دار ؛ سردار فوج ؛ پلٹن یا رسالے کا اعلیٰ افسر ؛ کرنیل ؛ قدیم اصطلاح میں کمیدان -

**colonelcy**, *n.* : کرنیلی کا عہدہ -

**Colonelship**, *n.* : کرنیلی ؛ کمیدانی -

**Colonial**, *a.* & *n.* : نو آبادی کا باشندہ یا نو آبادی سے متعلق ؛ نو آباد ؛ آباد کار -

*C. Office* : محکمۂ نو آبادی ؛ وزارت مستعمرات -

**colonialism**, *n.* : (۱) نو آبادی والوں کی عادات یا لب و لہجہ یا محاورہ ؛ نو آباد کاروں کا طرز یا زاویہ؛ مستعمروں کی وضع - (۲) استعمار پسندی یا مستعمرین کی حمایت ؛ مستعمریت -

**colonially**, *adv* : مستعمرانہ ؛ نو آبادیوں کے اغراض و مصالح کو پیش نظر رکھ کے -

**Colonist**, *n.* : آباد کار ؛ مستعمر ؛ نو آبادی کو بسانے یا اس میں بس جانے والا -

**Colonize**, *v.t.* & *i.* : نئی بستی بسانا ؛ نئی جگہ آباد کرنا ؛ نئی جگہ جاکر آباد ہو جانا ؛ استعمار -

**colonization**, *n.* : آباد کاری ؛ نئی بساپت -

**colonizer**, *n.* : آباد کار ؛ مستعمر ؛ آباد گر -

**Colonnade**, *n.* : (۱) ستونوں کی قطار ؛ دالان یا بر آمدہ ( جس میں بہت سے ستون یا کھمبے ہوں اور اوپر گر دنا دیا گیا ہو ) - (۲) درختوں کی قطار ( جیسے : نخلستان یا امریوں میں ) -

**colonnaded**, *a.* : ستون دار ؛ کھمبوں والا -

**Colony**, *n.* : (۱) نئی بستی ؛ نو آبادی ؛ کسی نئی جگہ بیرونی لوگوں کی آبادی جن کا سیاسی تعلق اپنے وطن سے باقی رہے ؛ آباد کاروں کی جماعت یا ان کا علاقہ - (۲) قدیم یونانی تاریخ کی اصطلاح میں وہ نیا شہر جسے یونانی مہاجرین نے بسایا ہو اور وطنی حکومت سے آزاد ہو - (۳) رومی تاریخ میں فوجی نو آبادی جس میں بالعموم فوج کے پرانے سپاہی آباد کر دیے جاتے تھے ؛ چھاونی - (۴) ( حیاتیات ) کیڑوں یا جانداروں کی بستی ( جیسے : مونگے میں ) ؛ کیڑ بستی ؛ کیڑ بادھا -

**Colophon**, *n.* : ( کتاب کا ) خاتمہ؛ خاتمۂ کتاب؛ کتاب کے اخیر کی وہ تحریر جس میں قدیم زمانے میں مصنف اپنے اور اپنی تصنیف کے حالات لکھتا اور اکثر لفاظی اور انشاپردازی کا زور دکھاتا تھا -

**Colophony**, *n.* : سیاہ رال جس سے تارپین مقطر کرکے نکالتے ہیں ؛ ڈامر -

**coloph-,colophon-** : واصلہ جو مذکورۂ بالا رال کے مرکبات کے ناموں کے شروع میں آتا ہے -

**colophonate**, *n.* : کالی رال کے تیزاب کا نمک ؛ ڈامر نمک -

**Coloquintida**, *n.* : دیکھو COLOCYNTH -

**Colorado beetle**, *n.* : زرد بھونرا ( جس پر کالی دھاریاں ہوتی

هیں اور آلو کی فصل کو نقصان پہنچاتا ھے ) -

**Colo(u)ration(ku- ko-)**, *n.* : (۱) رنگت ؛ رنگت داری ؛ رنگینی - (۲) رنگ بھرائی ( تصویر میں ) ؛ رنگ دینے کا عمل ؛ رنگ آرائی - (۳) قدرتی رنگ ؛ خاص کر جانوروں کی رنگا رنگی ؛ بو قلمونی -

**Colorific**, *a.*: رنگ فشاں ؛ رنگ چکاں ( ج ) ؛ رنگ بار ( ج ) ؛ رنگ بیز ؛ رنگ انگن ( ج ) ؛ رنگ چھوڑنے والا ؛ گہرے رنگ کا ؛ شوخ رنگ -

**Colorimeter**, *n.*: رنگ پیما ؛ مقیاس اللون ؛ رنگ کی کمی بیشی جانچنے کا آلہ -

**Colossal**, *a.*: عظیم الجثہ ؛ دیو پیکر ؛ دیو ھیکل ؛ عفریت آسا ؛ ( عام محاورے میں ) دیدارو ؛ شاندار؛ خوشنما -

**colossally**, *adv.*: شان کے ساتھہ : خوشنمائی سے -

**Colossus**, *n.* (pl.-*i*,-*uses*): معمولی قد و قامت سے بڑی مورت ؛ دیو پیکر مجسمہ ؛ عفریت پیکر ؛ ( اِستعارہ ) وہ وسیع سلطنت جس کے ( ایک قدیم یونانی بت کے مثل ) مختلف ممالک زیر قلمرو یا قبضے میں ھوں ؛ غدار ( ملک یا سلطنت ) -

**Colotomy**, *n.*: جراحی شگاف ( قولنج کے مرض میں ) -

**Colour (ku-)**, *n.*: (۱) رنگ ؛ لون ؛ ایک خاص احساس جو اِنتشار شعاع سے آنکھہ کی پتلی پر پیدا ھوتا ھے ؛ ھر قسم کا ھلکا ' گہرا رنگ ؛ مرکب یا مفرد رنگ - (۲) سرخ فامی ؛ ( چہرے کی ) سرخی - (۳) رنگ روپ ؛ شکل صورت ؛ شان - (۴) ( فن مصوری کی اِصطلاح میں ) نقاشی ؛ رنگ آمیزی ؛ رنگ بھرنے کا اُصول ؛ رنگ بھرنے کی خوبی ؛ وہ کیفیت جو ھلکے رنگوں کے ملانے سے پیدا ھوتی ھے - (۵) رنگ ( سفوف یا قرص کا جس سے تصویروں میں کام لیتے ھیں) ؛ روغن ؛ مسالا - (۶) ( جمع ) رنگین فیتا یا وردی ( جو کسی خاص جماعت یا گروہ کے لوگ یا کھلاڑی بطور نشان کے اِختیار کرلیتے ھیں ) ؛ بانا - (۷) فوج یا جہاز کا جھنڈا ؛ پھریرا ؛ علم ؛ پرچم - رنگین کپڑے ؛ رنگ برنگ کے ملبوسات - (۹) بناوٹی بات ؛ قسم ؛ نوعیت ؛ حیلہ ؛ بہانہ ؛ عذرلنگ ؛ عذر باطل ؛ ( موسیقی کی اِصطلاح میں ) گانے کی قسم ؛ طرز ادا کی نوعیت - (۱۰) طرز ؛ حالت ؛ رنگ ڈھنگ - (۱۱) خاص معنی ؛ کنایہ ؛ اِشارہ ؛ ( موسیقی و علم بیان) رنگینی حسن بیان ؛ جادو بیانی ؛ عبارت آرائی ؛ اِنشا پردازی ؛ لفاظی -

*c. bar*: اِختلاف رنگ ؛ نسلی کالی اور گوری قوموں میں قانونی یا معاشرتی اِمتیاز -

*c.-blind*: رنگودھیا ؛ رنگندھا (رنگ- اندھا) (ج) رنگ نا شناس -

*c.-box*: رنگوں کا بکس ؛ صندوقچۂ نقاشی ؛ رنگ دان ( جس میں نقاشی کے واسطے مختلف رنگ رکھے جاتے ھیں ) -

*c.-man*: رنگوں کا سوداگر ؛ رنگ فروش ؛ ؛ رنگ بیچنے والا -

*c.-sergeant*: علم بردار سپاھی ؛ جھنڈے کا محافظ ؛ نشان دار ؛ جھنڈے کی نگہداشت کرنے والا سپاھی -

*accidental, complementary, c.*: اِمدادی رنگ ؛ ھر رنگ کے لیے ایک دوسرا اِمدادی رنگ ھوتا ھے جسے مقررہ مقدار میں ملانے سے وہ رنگ سفید ھو جاتا ھے -

*come off with flying cc.*: کامیابی پانا ؛ بازی جیتنا ؛ قابل تحسین کام کرنا -

*fundamental, primary, simple, cc.*: لون صحیح ؛ لون اصلی ( یعنی سرخ ' سبز اور بنفشئی یا مصوروں کے نزدیک سرخ ؛ نیلا اور زرد اصلی رنگ ھیں اور باقی سب رنگ اِنھیں کو مختلف مقدار میں ملانے سے پیدا ھوتے ھیں ) -

*get* **one's**, *give* **one** *his*, *cc.* کھیلنے یا ورزش کرنے والوں کی جماعت میں داخل کیا جانا ' لے لیا جانا ؛ وردی پانا -

*local c.*: جزئیات ( جن سے اصل شے یا تصویر زیادہ نمایاں اور واضح ھو جائے) ؛ پس منظر ؛ فضا -

*change c.*: رنگ آ جانا ؛ رنگ بدلنا یا بدل جانا ؛ سرخ ھو جانا ؛ سرخی دوڑ جانا -

*lose c.*: رنگ اُڑنا ؛ رنگ فق ھو جانا ؛ زرد ھو جانا ؛ زرد پڑ جانا -

*man of c.* کالا آدمی ؛ غیر صبیح اقوام کا فرد خاص کر حبشی ' زنگی -

*nail cc. to mast*: جمے رھنا ؛ مستقل رھنا ؛ جگہ سے نہ ٹلنا ؛ نیچے اُترنے سے اِنکار کرنا -

*secondary c.*: ثانوی رنگ ؛ مرکب اول ( یعنی دو اصل رنگوں کو ملانے سے جو رنگ پیدا ھوتا ھے ) -

*show* **one's** *cc.*: اپنی اصلی فطرت یا منصوبے کو ظاھر کرنا -

**colour-blindness**, *n.*: رنگ نا شناسی ؛ رنگندھا پن ؛ رنگوندھا (ج) -

**colourist**, *n.*: رنگ آمیز ؛ نقاش ( جسے رنگ بھرنے میں کمال حاصل ھو ) رنگ ساز ؛ ماھر رنگ -

**colouristic**, *a.*: نقاشانہ ؛ رنگ سازانہ ؛ ماھر رنگ سے متعلق -

**Colour (ku-)**, *v.t. & i*: (۱) رنگنا ؛ رنگ بھرنا ؛ رنگ دینا - (۲) رنگ آمیزی کرنا ؛ حاشیہ چڑھانا ؛ بات بنانا - (۳) اپنی طرف سے جھوٹ ملا دینا -

*coloured person*: حبشی ؛ حبشی نژاد ( جس میں حبشی قوم کی آمیزش ھو ) -

*take on c.*: شرمانا ؛ لجانا ؛ رنگ اُڑ جانا ؛ جھینپنا -

**Colourable (ku-)**, *a.*: مصنوعی ؛ جعلی ؛ بناوٹی ؛ نمائشی ؛ صورت حرام -

**colourably**, *adv.*: بناوٹ سے ؛ رنگ آفرینی سے ؛ فریب کے ساتھہ -

**Colouring**, *n.*: رنگ ؛ رنگ بھرنے کی وضع یا طرز ؛ رنگ آرائی ؛ رنگینی -

**Colourless**, *a.*: (۱) بے رنگ ؛ پھیکا ؛ زرد ؛ بے لطف - (۲) بے اُصول ؛ کم زور ( اخلاقاً ) ؛ الگ تھلگ ؛ روکھا پھیکا ؛ غیر جانب دار ؛ بے رنگ -

**colourlessly**, *adv.* : [ متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں ] -

**colourlessness**, *n.*: [اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں ] -

**Coloury (ku-)**, *a.*: ( تجارتی اِصطلاح ) چوکھا ؛ مشھور ( ایسے رنگ کا مال جس سے اُس کی عمدہ قسم ظاھر ھوتی ھو ) -

**Colporteur**, *n.*: پھیری والا کتب فروش ؛ اِنجیل فروش ؛ مذھبی کتابیں بیچتے یا بانٹتے پھرنے والا ملازم -

**Colt**, *n.*, & *v.t.*: بچھیرا ؛ کرہ ؛ چار پانچ سال کی عمر تک کا نوجوان گھوڑا ؛ بے وقوف یا کم عقل آدمی ؛ الل بچھیرا ؛ اناڑی ؛

کرکٹ کا پیشہ ور کھلاڑی جو پہلی مرتبہ میدان میں آئے ؛ (ملاحی) زیر بند ؛ کرڑا ؛ رسی جس سے سزادی جاتی ھے -

*c. revolver*: ایک قسم کا خود بخود چلنے والا تپنچا یا بندوق ؛ خود رو تپنچا یا بندق -

*coltsfoot*: ایک قسم کے پھول لانے والے درخت کا بیج ؛ جنگلی ادرک -

*c.'s tail*: بادل جس کے کنارے پھٹے پھٹے ہوں ؛ دامن چاک ابر -

**colthood**, *n.*: بچھیراپن -

**coltish**, *a.*: بچھیرے سا ؛ بیہودہ ؛ خفیف الحرکات ؛ کھلنڈرا -

**Colubrine**, *a.*: سانپ جیسا ؛ مار آسا (خاص کر کولبر نامی سانپ سے مشابہ یا متعلق) ؛ چالاک ؛ فریبی -

**Columbine**, *n.*: گل کبوتر ؛ ایک درخت جس کا پھول بالکل ایسا ہوتا ھے جیسے پانچ کبوتروں کا ایک گچھا ہو -

**Column(-um)**, *n.*: (۱) کھم ؛ کھمبا ؛ ستون ؛ لاٹھ ؛ مینار ؛ (مجازاً) سہارا ؛ ٹیک ؛ ٹیکا - (۲) ستون نما شے - (۳) (عضویات ؛ نباتیات) عضو - (۴) مشین کا جز ؛ استوانہ - (۵) فوج کا پرا ؛ صفیں (جن کے سامنے کا رخ بہت کم چوڑا ہو) - (۶) صفحے کا حصہ (خاص کر اخبار کا) ؛ کالم ؛ خانہ - (۷) جہازوں کا بیڑا جب وہ ایک دوسرے کے پیچھے جارھے ہوں ؛ جہازوں کی قطار

**columnar, columned, columniform**, *aa.*: ستون والا ؛ کھمبوں کا ؛ کھمبے دار ؛ ستون نما -

**Colure**, *n.*: (هیئت) دائرۃالانقلاب ؛ اُن دو بڑے دائروں میں سے ایک دائرہ جو قطبین پر مستطیل بناتے ہوئے ایک دوسرے کو کاٹتے ہیں اور خط اعتدال اور خط مدار کو چار برابر کے حصوں میں تقسیم کرتے ہیں -

**Colza**, *n.*: گوبھی کا بیج ؛ کرم کلے کا بیج ؛ تخم کرنب -

*c.-oil*: روغن کرنب -

**Com-**, *pref.*: *co-, con-, cor* - ایک سابقہ جو مختلف حالتوں میں کی صورت اختیار کرلیتا ھے اور ساتھ ، باہم ، اکٹھا کے معنے دیتا ھے -

**Coma**, *n.*: غیر طبعی گہری نیند ؛ خواب غفلت ؛ خواب گراں ؛ بے ہوشی ؛ غفلت -

**comatose**, *a.*: غیر طبعی طور پر غافل یا بے خبر سوتا ہوا ؛ بے ہوش -

**Coma**, *n.* (*pl.-ae*): (نباتیات) بیج داڑھی ؛ بیج گچھا (باریک اور نرم ریشوں کا وہ گچھا جو بیج کے سرے پر نکل آتا ھے) ؛ پھتیر ؛ ریشے دار اکھوا - (هیئت) لفافہ یا غلاف ؛ سحابی ؛ سحابیہ کا وہ غلاف ، لفافہ یا خول جو دم دار تارے کے سر پر لپٹا ہوتا ھے ؛ کہکشاں کاذب -

**Comb** (**kom**), *n.*: (۱) کنگھی ؛ کنگھا ؛ شانہ - (۲) کرچ ؛ کوچی ؛ اون صاف کرنے یا بجلی جمع کرنے کا شانہ نما آلہ - (۳) (مرغ وغیرہ پرندوں کا) کیس ؛ کلغی ؛ تاج ؛ (کبوتر وغیرہ کی) چوٹی - (۴) چوٹی ؛ قلۂ کوہ - (سمندر میں) لہر چوٹی ؛ سر موج -

*cut the c. of*: ذلیل کرنا ؛ شیخی کر کری کرنا -

*honeycomb*: شہد کا چھتا -

*honeycombed*: چھتے والا ؛ چھتے بھرا ؛ چھتیلا ؛ شہد کے چھتے جیسا -

**Comb**, *v.t. & i.*: (۱) کنگھی کرنا ؛ کھریرا کرنا ؛ اون یا سن کو صاف کرنا ؛ توملنا ؛ بل نکالنا - (۲) (موج کا) بل کھانا ؛ بل مارنا ؛ پیچھانی ہونا - (۳) (ظرافت) پیٹنا ؛ مرمت کرنا -

*c. out*: کسی کو داخل یا خارج کرنا ؛ (خاص کر اُن لوگوں کو جو مستثنی کردیے گئے تھے) فوج میں بھرتی کرنا -

**Combat** *n., & v.t. & i.*: لڑنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ کشمکش کرنا ؛ کشتی کرنا -

*single c.*: جنگ یکیکی ؛ مبارزت ؛ کشتی ؛ پکڑ ؛ اکیلے اکیلے کا مقابلہ -

**Combatant** (**ku-**), *a. & n.*: لڑنے والا ؛ سپاہی ؛ جنگ جو ؛ جنگ آزما ؛ حریف ؛ (جنگی اصطلاح میں) مصافی سردار (غیر مصافی عہدہ دار *c. officer* جیسے : فوجی ڈاکٹر وغیرہ کے مقابلے میں) -

**Combative** (**ku-**), *a.*: لڑاکا ؛ جھگڑالو ؛ جنگ جو -

**combativeness**, *n.*: لڑاکو پن ؛ جھگڑالو پن ؛ جنگ جوئی -

**Combe**: دیکھو COOMB -

**Combar** (**-mer**), *n.*: اون یا سن صاف کرنے والا آدمی یا آلہ ؛ دھنا ؛ ندات -

*beach c.*: لہر ؛ لمبی بل کھائی ہوئی موج ؛ موج پیچان -

**Combination**, *n.*: اتحاد ؛ اتصال ؛ اکجائی ؛ میل ؛ جتھا ؛ متحدہ کارروائی ؛ (ریاضی ، بعینۂ جمع) اجتماعات ؛ (کیمیا) مختلف الخواص مادوں کا اتصال ؛ التصاق ؛ (جمع) تہ جامہ ؛ زیر جامہ ؛ بچوں یا عورتوں کا وہ تنگ لباس جس میں پا جامہ اور کرتا جڑے ہوئے ہوتے ہیں -

*c.-room*: کیمبرج میں طلبہ کا عام یا مشترک کمرا -

**Combine**, *v.t. & i., & n.*: (۱) جمع ہونا ؛ مل جانا ؛ اکٹھا ہوجانا ؛ متحد ہو جانا ؛ با ہم ترکیب پانا ؛ آمیز ہو جانا - (۲) (*N.*) اتحاد ؛ اجتماع ؛ ایکا ؛ جتھا ؛ دھڑا (خاص کر ایسے لوگوں کا جو مل کر اجناس کی قیمت گراں کر دینی چاہتے ہوں یا تجارت میں دشواریاں حائل کریں) -

**combinative**, *a.*: اتحاد پذیر ؛ قابل اتصال ؛ اکٹھا ہو جانے والا -

**Combing** (**-mi-**), *n.*: (۱) صفائی جھڑائی ؛ کُنگھائی - (۲) جھاڑن ؛ اُترن (خاص کر اُترے ہوئے بالوں کی) -

**Combustible**, *a. & n.*: آتش پذیر ؛ اشتعال پذیر ؛ بھڑک اٹھنے والا مادہ -

**combustibility**, *n.*: آتش پذیری ؛ اشتعال پذیری -

**Combustion**, *n.*: افروختگی ؛ اشتعال ؛ احتراق ؛ سلگن ؛ (کیمیا) عمل احتراق ؛ حرارت پذیری -

**Come**, *v.i.* (*came, come*): (۱) آنا ؛ چلنا ؛ آگے بڑھنا (کسی مقام ، وقت یا نتیجے تک) - (۲) پہنچنا (۳) زمین پر گرنا ؛ اُترنا ؛ نازل ہونا ؛ تیزی سے آنا - (۴) نکلنا ؛ نکاس ہونا ؛ باہر آنا ؛ کسی خاندان یا شہر کا فرد ہونا - (۵) رفتہ رفتہ یا آخر میں کسی نتیجے پر پہنچنا یا مجبور ہو جانا یا ھت جانا -

*c. about*: گزرنا ؛ بیتنا ؛ واقع ہوجانا ؛ (اتفاقاً) ہونا -

*c. across*: مٹ بھیڑ ہونا ؛ (کسی کو) کوئی چیز یا شخص ملنا ؛ کسی کا سامنا ہونا -

*c. along* : ساتھہ ساتھہ چلے آنا ؛ جلدی کرنا -

*c. a sneeze* : ( ام محاورے میں ) چھینک مارنا -

*c. at* : بات کو پہنچ جانا ؛ پالینا ؛ رسائی هوجانا -

*c. away* : الگ هوجانا ؛ چلے آنا؛ هٹ جانا -

*c. by* : (۱) پڑا پانا؛ مل جانا ؛ هاتھہ آنا - (۲) قریب سے گذرنا-

*c. down* : نیچے آنا ؛ بعد کے زمانے تک روایتاً پہنچنا ؛ گرنا ؛ شیخی کرکری هونا -

*c. down upon*: جھڑکنا ؛ جھاڑنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ سزا دینا ؛ تاوان وصول کرنا -

*c. down with* : ادا کرنا ؛ اُتارنا -

*c. forward* : سامنے نکل آنا ؛ اپنے تئیں پیش کرنا ؛ جواب دهی کے لیے سامنے آنا ؛ ( جواب میں) لبیک کہنا -

*c. home to* : واضح هو جا نا ؛ سمجھہ میں آجانا ؛ دل نشیں هو جا نا -

*c. in* : (۱) اندر آنا ؛ داخل هونا - (۲) کھیل شروع کرنا ؛ درز وغیرہ میں درجہ پانا ( جیسے رہ دوڑ میں تیسرا آیا ) - (۳) منتخب هونا ؛ بر سر اقتدار آنا - (۴) رواج پانا - (۵) کام آنا ؛ کارآمد هونا - (۶) آمدنی هونا ؛ ( بطور آمدنی ) وصول هونا. (۷) بر محل هونا -

*c. in for* : حصہ پانا ؛ لینا ؛ حاصل کرنا -

*c. in* one's *way* : حائل هونا ؛ روکنا ؛ رکاوٹ ڈالنا -

*c. into* : قبضہ پانا -

*c. into* one's *head* : دل میں آجانا ؛ اِلقا هونا -

*c. it strong* : زور کرنا ؛ طاقت دکھانا ؛ بڑہ کے قدم مارنا -

*c. near doing* : بال بال بچنا یا ناکام هوتے هوتے رہ جانا -

*c. off* : الگ هونا ؛ بچ کر نکل آنا ؛ ( لڑائی کے اُلجھاوے سے ) اپنے کو بچالینا ؛ ( مر گر کے ) بچ نکلنا - (۲) پورا هو جانا ؛ مراد بر آنا ؛ مکمل هو جانا -

*c. on* : ( بصیغۂ امر ) پیروی کرنا ؛ کہا مانو ( تنبیہاً ) -

*c. on, upon* : (۱) جھپٹنا ؛ آپڑنا ؛ آگے بڑھنا - (۲) ترقی کرنا ؛ پھلنا پھولنا - (۳) ( طوفان یا وبا کا ) ناگہاں آجانا ؛ آدبانا - (۴) ( بحث کے لیے ) پیش هونا ؛ ( سوال ) اُٹھا یا جانا - (۵) لڑھکنے لگنا -

*c. out* : (۱) کام چھوڑ بیٹھنا ؛ بیٹھہ رهنا ؛ هڑتال کردینا - (۲) امتحان سے نکلنا ؛ کامیاب هونا - (۳) ظاهر هونا ؛ منکشف هونا ؛ کھل جانا ؛ حل هونا - (۴) چھپنا ؛ شائع هو جا نا ؛ (پہلی دفعہ سوسائٹی میں) نمودار هونا ؛ برآمد هونا -

*c. out of* : نکل جانے کا حکم دینا ( عامیانہ ) -

*c. out with* : کہہ دینا ؛ بیان کردینا -

*c. over* : (۱) غالب آنا ؛ غلبہ پانا ؛ رعب جمالینا ؛ رسوخ جمالینا - (۲) ( فاصلہ یا دشواری ) طے کر کے آنا - (۳) رائے بدلنا ؛ ( دوسری طرف ) آملنا - (۴) آ نکلنا ؛ ( نگران یا محافظ کا ) دیکھنے آجانا - (۵) من جانا ؛ رضامند هو جا نا - (۶) (غش یا بیماری میں ) آپ میں آجانا ؛ سنبھل جانا -

*c. short* : قاصر رهنا ( ادائے فرض وغیرہ میں) -

*c. to* : (۱) وارث هونا ؛ ( اپنی جگہ پر ) ٹھہر جانا - (۲) حرکت سے باز رهنا - (۳) تازہ دم هونا ؛ تازہ قوت پانا ؛ نئی زندگی پانا (۴) هوش میں آنا (غش یا بیوقوفی کی حرکت سے )-

*c. to an end* : ختم هونا ؛ موقوف هوجانا -

*c. to blows* : لڑائی پر اترآنا ؛ سر پڑنا ؛ گھونسے بازی شروع کردینا -

*c. to light* : ظاهر هو جا نا ؛ منکشف هو جا نا ؛ شایع هونا -

*c. to* one *self* : (بے هوشی یا بے وقوفی کے بعد) هوش میں آنا ؛ دل قابو مین آنا -

*c. to stay* : کسی شے کا مستقل یا یقینی هو جا نا -

*c. under* : تحت میں آنا ؛ زیر اثر آنا ؛ ( کسی کے ساتھہ ) شمار هونا -

*c. under notice* : کسی بات کا علم میں آنا -

*c. up* : (۱) یونیورسٹی میں داخل هونا - (۲) (کچھہ کہنے کے لیے ) آگے بڑھنا یا پاس آنا - (۳) شانہ ملا کے چلنا - (۴) اگنا ؛ پھوٹنا - (۵) رائج هونا ؛ مقبول هونا - (۶) زیر بحث آنا - (۷) معیار کے مطابق هونا ؛ پورا اترنا ؛ ( بصیغۂ امر گھوڑے سے ) دوڑو ؛ تیز چلو -

*c. upon* : (۱) آ پڑنا ؛ اچانک حملہ کرنا - (۲) ( دل میں ) اتر جانا؛ اثر کرنا - (۳) مطالبہ کرنا - (۴) بار هوجانا - (۵) (اتفاقاً ) ملنا ؛ دو چار هونا-

*light c. light go* : چار دن کی چاندنی ؛ آسانی سے هاتھہ آنا اور پھر جلد هاتھہ سے نکل جانا -

**Come**, *n.* : آنا ؛ آمد -

*c. - & - go* : آمد رفت ؛ آواجائی -

*c. - down* : تنزل ؛ پستی ؛ ذلت ؛ زوال -

**Come - at - able**, *a.* : پہنچ میں ؛ پہنچ کے اندر؛ قابل رسائی؛ ممکن الحصول؛ وہ جس تک رسائی هو سکے ؛ آسان رس -

**Comedian**, *n.* : (۱) ناٹکی ؛ تمثیل نگار ؛ ناٹک نویس؛ کومڈی نگار؛ طربیہ نگار - (۲) نقال ؛ بھانڈ ؛ سوانگی ؛ سوانگیا ؛ تماشاگر؛ ایکٹر-

**Comedienne** (-mi -), *n.* : ناٹکی (عورت) ؛ رقاصہ ( ایکٹرس) -

**Comedietta**, *n.* : چھوٹی کومیڈی ؛ نقل ؛ سوانگ -

**Comedist**, تمثیل نویس ؛ ناٹک نویس ( اس لفظ کا مفہوم کومیڈین کے معنوں پر حاوی نہیں) -

**Comedy**, *n.* : سوانگ ؛ ناچ رنگ؛ (دل لگی کی اور اکثر طنز آمیز) : نقل جس کا انجام خوشی پر هو ؛ کھیل ؛ ناٹک کی قسم -

old, *middle*, *new*, *C.* : قدیم ' وسطی اور جدید کومیڈی : یونانی کومیڈی کی تاریخی تقسیم' (قدیم میں زیادہ تر سیاسی سوانگ یا بہروپ بھرے جاتے تھے ' جدید میں ناچ گانے کے ساتھہ ایسے قصوں کی نقل کی جانے لگی جن کا تعلق عام معاشرت سے هو؛ وسطی ان کے بین بین تھی جو صرف تھوڑے دنوں رائج رهی ) -

**Comely**, *a.* : قبول صورت ؛ خوش اندام ؛ دل پسند ( صورت یا کبھی ڈھنگ اور برتاو کے اعتبار سے ) ؛ خوش نما؛ شکیل -

**comeliness**, *n.* : خوش روئی ؛ خوش اندامی ؛ دل کشی -

**Comer**, *n.* : آنے والا ؛ وارد و صادر ؛( عام محاورے میں ) نو وارد -

**Comestible**, *n.* : اشیاے خوردنی ؛ ماکولات ( بالعموم جمع میں ) -

**Comet**, *n.* : دم دار تارا ؛ پچھل تارا ؛ جھاڑو تارا ؛ دنبالہ دار سیارہ -

*c. - wine* : وہ شراب جو جھاڑو تارے کے سال کھینچی جاے اور عام خیال کے مطابق عمدہ قسم کی هوتی هے -

**Comfit**, *n.* : نقل ؛ پاگ ؛ اِلاچی دانہ ؛ هر قسم کی مٹھائی جس کے اندر کوئی خشک پھل یا گری هو -

**Comfort**, *n.*, & *v. t.*: (۱) تسکین ؛ تشفی ؛ تسلی ؛ آرام ؛ خاطر جمعی ؛ اطمینان - (۲) تسکین دینے والا ؛ غم خوار - (۳) (*vb.*) تسلی دینا ؛ تشفی کرنا ؛ آرام پہنچانا -

*creature cc.*: مایحتاج ؛ اچھا کھانا ، کپڑا وغیرہ -

**Comfortable**, *a.*: (۱) آرام دہ ؛ آسائش بخش ؛ اطمینان بخش - (۲) آسودہ ؛ خوش حال ؛ مطمئن -

**comfortably**, *adv.*: متعلق فعل مذکورۂ معنوں میں -

**Comforter**, *n.*: تسکین پہنچانے والا ؛ تسلی دینے والا ؛ غم خوار - (انجیل کی اصطلاح میں حضرت عیسی اور روح القدس) ؛ اونی گلوبند -

**Comfortless**, *a.*: بے چین ؛ بے آرام ؛ رنجور ؛ دکھی -

**Comfrey**, *n.*: ایک جنگلی درخت جس کے کھردرے پتے کھانسی کی دوا یا چارے کے کام آتے ہیں -

**comfy**, *a.*: (بول چال میں comfortable کا مخفف) آرام دہ ؛ اطمینان بخش ، آسودہ حال -

**Comic**, *a.*: نقل یا کومیڈی سے متعلق ؛ تفنن آمیز ؛ پر تمسخر ؛ مضحکہ خیز ؛ خندہ انگیز -

*c. opera*: نقلوں کا تماشا ؛ مسخرے پن کا تماشا جس میں ظرافت کے پیرائے میں عام بول چال کے گیت یا محض مسخرے پن کے گیت ہوں -

**comico-**: (سابقہ) مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Comical**, *a.*: (۱) مضحکہ خیز ؛ مضحک - (۲) نرالا ؛ انوکھا -

**comicality**, *n.*: مضحکہ خیزی ؛ مسخرا پن ؛ نرالا پن -

**comically**, *adv.*: مضحکانہ ؛ مسخرے پن سے ؛ انوکھے پن سے -

**Comintern**: دیکھو INTERNATIONAL -

**Comitadji**, *n.*: بے قاعدہ فوجی جمعیت (بلقان کے ممالک میں) -

**Comity**, *n.*: (۱) اخلاق ؛ تواضع ؛ تعظیم تکریم ؛ (خاص کر) بین الاقوام احترام یا دوستانہ مراسم (جن کی رو سے ایک قوم دوسری قوم کے آئین و قوانین کا پاس و لحاظ رکھتی ہے) - (۲) قوموں کی برادری ؛ زمرۂ اقوام (جن میں باہم ایسے دوستانہ تعلقات ہوں) -

**Comma**, *n.*: (۱) سکتہ ؛ عبارت میں ٹھیراو کی ایک علامت : ( ' ) یا ( ، ) ؛ کوما - (۲) موسیقی کی تحریر میں ٹھیراو کی علامت یا مختلف تانوں میں فرق دکھانے کا نشان : ( ۱۱ ) -

*c. bacillus*: ہیضے کے جراثیم ؛ واو نما جراثیم ؛ تناریں کیڑے -

*inverted cc.*: قول نشان ؛ واوین ؛ کسی منقول ، قول کے شروع اور آخر کی دھری یا اکہری چھوٹی واو ( " " ) یا ( ' ' ) -

**Command**, *v. t.* & *i.*: (۱) حکم دینا ؛ امر کرنا (خاص کر مذہبی احکام کے لیے) - (۲) حاکم ہونا ؛ بالا دست ہونا ؛ مسلط ہونا - (۳) (جذبات کو) قابو میں رکھنا ؛ زیر اثر کرنا ؛ دسترس میں ہونا - (۴) مستحق ہونا (ہمدردی وغیرہ کا) - (۵) (جنگی اصطلاح) چھایا ہونا ؛ زد میں لیے ہونا ؛ نظر آنا (بلندی پر سے) -

*c. in chief*: سپہ سالار ہونا ؛ فوج کی سرداری یا قیادت کرنا -

**Command**, *n.*: (۱) حکم ؛ بولی (جس پر سپاہی قواعد کرتے ہیں) ؛ کہان ؛ ہدایت (۲) سرداری ؛ سپہ سالاری ؛ قیادت ؛ امارت - (۳) قبضہ ؛ قابو ؛ اقتدار ؛ مہارت - (۴) فوجی دستہ یا ضلع یا علاقہ (جو کسی سپہ سالار کے زیر حکم ہو) -

*c. -in -chief*: اعلی سرداری ؛ سپہ سالاری -

*c. -night*: ناٹک کا تماشا یا جلسۂ طرب جو شاہی حکم سے کیا جائے ؛ شاہی مجرا -

*c. paper*: جو کاغذ بادشاہ کے حکم سے پارلیمنٹ کے سامنے پیش ہو -

*at c.*: اختیار میں ؛ مٹھی میں ؛ قبضۂ قدرت میں -

**Commandant**, *n.*: کمیدان ؛ فوجی سردار ؛ قلعہ دار ؛ جنگی حاکم -

**commandantship** *n.*: سرداری ؛ قلعہ داری -

**Commandeer**, *v.t.*: (۱) رعب جمانا ؛ سکہ بٹھانا - (۲) چھین لینا ؛ ضبط کر لینا (فوجی ضرورت کی بنا پر) -

**Commander**, *n.*: (۱) امیر - (۲) بحری سردار (جو کپتان سے درجے میں کم ہوتا ہے) - (۳) نائٹوں کا خطاب (جیسے *C. of the Bath* وغیرہ) -

*C. -in-Chief*: جنگی سردار ؛ سپہ سالار ؛ امیر فوج ؛ سیناپتی ؛ قائد ؛ مقامی بیڑے کا حاکم -

*C. of the Faithful*: امیرالمومنین (خلفاے اسلام کا خطاب) -

*Wing-C.*: ہوائی فوج کا افسر -

**commandership**, *n.*: مذکورۂ بالا کا اسم مصدری -

**Commanding**, *a.*: (۱) شاندار ؛ با رعب ؛ رعب داب کا ؛ پرشوکت ؛ رفیع الشان - (۲) بلند ؛ وسیع النظارہ (پہاڑی وغیرہ) ؛ چھایا ہوا -

**Commandment**, *n.*: حکم ربی ؛ حکم الہی -

*eleventh c.*: کوئی حکم یا قانون جسے مزاحاً اوامر عشرہ کے ساتھ شمار کریں -

*the ten cc.*: اوامر عشرہ ؛ (موسوی شریعت کے) دس احکام -

**Commando**, *n.*: فوجی دستہ ؛ جمعیت -

*comme il faut* (kom el fo), *pred. a.*: شایستہ ؛ اچھی تربیت پایا ہوا -

**Commemorate**, *v. t.*: منانا ؛ رچانا ؛ (تحریر یا تقریر میں) یاد دلانا ؛ یادگار قائم کرنا (کسی شے کی) ؛ یادگار ہونا

**commemorative**, *a.*: یادگار ؛ یاد دلانے (یا منانے) والی شے -

**Commemoration**, *n.*: یادگار ؛ یادگار کا کوئی کام ؛ تقریب ؛ فاتحہ (برسی وغیرہ جو کسی بزرگ کی یادگار میں منائی جائے) ؛ (آکسفورڈ یونیورسٹی) جلسہ جو بانیان جامعہ کی یادگار میں کیا جاتا ہے -

**Commence**, *v. t.* & *i.*: شروع کرنا ؛ ابتدا کرنا ؛ بسم اللہ کرنا ؛ (قدیم محاورے میں) چلانا ؛ چل پڑنا ؛ کام شروع کرنا یا کام کا جم جانا (جیسے : وکالت وغیرہ کا) ؛ تکمیل کی سند پا لینا -

**Commencement**, *n.*: آغاز ؛ ابتدا ؛ (مذہبی نیز کیمبرج ، ڈبلن یا امریکی یونیورسٹی کی اصطلاح میں) عطاے اسناد کا جلسہ یا تقریب ؛ دستار بندی کی تقریب -

**Commend**, *v. t.*: (۱) سونپنا ؛ سپرد کرنا ؛ تفویض کرنا - (۲) تعریف و توصیف کرنا ؛ سعی سفارش کرنا - (۳) (قدیم محاورے میں) سلام کہنا ؛ (اکثر طنزاً) دینا ؛ عنایت کرنا -

**Commendable**, *a.*: لایق تعریف ؛ پسندیدہ -

**commendableness**, *n.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**commendably**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Commendam**, *n.*: مدد معاش جو مستقل مذہبی کارکن کی غیر حاضری میں (عارضی طور پر) دوسرے کے تفویض کی جائے -

**Commendation**, *n.*: (۱) تعریف ؛ تحسین ؛ مدح - (۲) سفارش -

**Commendatory**, *a.*: (۱) سفارشی ؛ تعریفی - (۲) ایسی املاک وقف (Commendam) جو اصل شخص کی غیر حاضری میں کسی

دوسرے کے قبضے میں رہے -

**Commensal**, *a.* & *n.*: (۱) هم پیالہ؛ هم نوالہ - (۲) (حیوانیات، نباتیات) طفیلی -

**commensalism, commensality**, *nn.* : هم پیالگی؛ طفیلی پن؛ طفیلیت -

**Commensurable**, *a.* : (۱) هم مقدار؛ هم عیار؛ هم پیمانہ (یعنی جو ایک پیمانے سے ناپا جاسکے)؛ مناسب؛ متناسب - (۲) (ریاضی) هم عاد (وہ اعداد جو ایک هی عدد پر ٹھیک تقسیم هوسکیں)؛ هم قسمت -

**commensurability, commensurableness**, *nn.* : هم مقداری؛ هم عادیت وغیرہ -

**commensurably**, *adv.* : هم مقداری سے -

**Commensurate**, *a.* : هم نسبت؛ مناسب؛ مطابق؛ هم سنگ؛ هم وسعت -

**commensurately**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**commensurateness**, *n.* : هم نسبتی وغیرہ -

**Comment**, *n.* : رائے زنی؛ شرح؛ تحشیہ؛ توضیح؛ تنقید -

**Comment**, *v.i.* : رائے زنی کرنا (خاص کر مخالفانہ)؛ نکتہ چینی کرنا؛ شرح لکھنا؛ حاشیہ چڑھانا؛ تنقید کرنا -

**Commentary**, *n.* : شرح؛ تفسیر؛ حاشیہ -

**Commentation**, *n.* : شرح نویسی؛ تفسیر نگاری؛ تحشیہ -

**Commentator**, *n.* : شارح؛ حاشیہ نویس؛ مفسر -

**Commerce**, *n.* : (۱) تجارت؛ سودا گری (خاص کر بڑے پیمانے پر)؛ بیوهار - (۲) باهمی رابطہ؛ راہ و رسم؛ ملاقات؛ تاش کا ایک کھیل -

*c.-destroyer* : جنگی جہاز جو دشمن کے تجارتی جہازوں کو لوٹ لے -

*chamber of c.* : بیو هار سبها؛ ایوان تجارت؛ تجارتی مجلس -

**Commercial**, *a.* & *n.* : تجارتی؛ تجارت کا؛ متعلق بہ تجارت -

*c. room* : دلالوں کے کمرے جو هوٹلوں میں اُن کے لیے مخصوص کردیے جاتے هیں؛ دلال گھر -

*c. traveller* : پھیری والا؛ سوداگروں کا کارندہ یا دلال جو نمونے دکھا کے فرمائشیں حاصل کرتا پھرتا ھے -

**commercialism**, *n.* : تجارت پرستی؛ تجارتی انہماک -

**commercialist**, *n.* : سوداگری پیشہ؛ تجارت پسند؛ تجارت میں منہمک -

**commerciality**, *n.* : سوداگر پن؛ تاجریت -

**commercialize**, *v.t.* : تجارتی بنانا؛ بیع و شرا کے قابل کر دینا؛ بازار میں رواج دینا -

**commercially**, *adv.* : تاجرانہ -

**Commination**, *n.* : (عذاب الٰهی سے) ڈرانا؛ کلیسائے انگلستان میں اُن آیات یا کلمات کا پڑھنا جن میں گنہ گاروں کو عذاب آخرت کی خبر دی گئی ھے -

**Comminatory**, *a.* : ترهیبی؛ تکفیری -

**Commingle**, *v.t.* & *i.* : گڈ مڈ کرنا؛ باهم ملانا؛ مخلوط کرنا؛ آمیز کرنا ملنا؛ مخلوط هونا؛ جمع هونا -

**Comminute**, *v.t.* : چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا؛ تکا بوٹی کرنا؛ پرزے پرزے کرنا؛ (جائداد کی) تقسیم یا چھوٹے حصے کر دینا -

**comminution**, *n.* : تقسیم؛ تسهیم؛ بٹوارہ -

**Commiserate**, *v.t.* : ترحم؛ ترس کھانا؛ درد مندی کرنا -

**commiseration**, *n.* : درد مندی کا اظہار -

**commiserative**, *a.* : درد مند -

**commiseratively**, *adv.* : درد مندانہ -

**Commissar**, *n.* : ناظر یا افسر محکمہ (سویٹ گورنمنٹ میں) -

**Commissarial**, *a.* : ناظر یا نائب سے متعلق -

**Commissariat**, *n.* : محکمۂ رسد (خاص کر فوج کا)؛ کمسریٹ -

**Commissary**, *n.* : ناظر؛ نائب؛ نائب اسقف؛ (فوج کا) داروغۂ رسد رسانی -

*C. general* : محکمۂ رسد کا اعلیٰ عہدہ دار یا ناظر (فوجی) -

**commissaryship**, *n.* : نظارت رسد -

**Commission**, *n.* : (۱) حکم؛ هدایت؛ پروانگی؛ اختیار؛ سند تقرر - (۲) وفد؛ وہ جماعت جسے کوئی خاص کام کرنے کا اختیار یا حکم دیا گیا هو؛ کمیشن؛ جماعت خصوصی؛ جماعت ماهرین؛ محکمۂ نظارت - (۳) (جنگی جہازوں کے متعلق) بحری سفر کے لیے تیار هونا؛ جنگی ساز و سامان سے لیس هو جانا - (۴) تفویض؛ تحویل (۵) سپرد کردہ معاملات یا ذمہ داری - (۶) (تجارتی اصطلاح) آڑھت کے کام کرنے کی اجازت: دوسرے کی طرف سے فروخت کرنے کی پروانگی؛ کمیشن: جیسے: *have goods on c.* - (۷) معاوضہ (جو ایسے کمیشن ایجنٹ یا آڑھتیے کو دیا جائے) یا فی صدی رقم جو معاوضہ قرار پائی هو؛ آڑھت دلالی؛ رسوم - (۸) ارتکاب (جرائم وغیرہ) -

*c.-day* : عدالت اضلاع کے کھلنے کا دن جس میں ججوں کے تقرر کا اعلان کیا جاتا ھے؛ عدالت خصوصی کا افتتاح -

*c. of the-peace* : اراکین عدالت کا وہ گروہ یا جماعت جسے "جسٹس آف دی پیس" کہتے هیں؛ عدالت خصوصی -

*in c.* : نیابت؛ مفوضہ اختیارات جو کسی انتظامی عہدہ دار کے بجائے کسی جماعت کو خاص اجازت سے دیے گئے هوں -

*on the c.* : اجازت یافتہ؛ سند یافتہ؛ (فوجی اصطلاح) جمعداری یا لفٹنٹی کا عہدہ -

**Commission**, *v.t.* : (۱) اختیار دینا؛ پروانگی دینا؛ سند دینا - (۲) جنگی جہاز کی سرداری دینا؛ جنگی جہاز کو سفر یا جنگ پر جانے کی اجازت دینا - (۳) معاوضہ یا حق الخدمت دینا -

**Commissionaire**, *n.* : هر کارہ؛ پیک؛ لندن کی "کمیشن کور" یا وظیفہ یاب فوجیوں کی جماعت کا آدمی -

**Commissioned**, *a.* : (۱) سند یاب؛ فوجی (کمیشن یافتہ) سردار - (۲) تیار (جہاز) - اجازت یافتہ؛ حاکم؛ عامل؛ مختار؛ ناظر؛ کسی سرکاری جماعت جیسے "سول سروس" وغیرہ کا فرد یا عہدہ دار؛ کسی علاقے یا محکمے کا اعلیٰ عہدہ دار؛ نائب سرکار؛ وکیل سرکار؛ ناظر -

**commissionership**, *n.* : عہدۂ نظارت -

**Commissure**, *n.* : (۱) جوڑ؛ جائے اتصال؛ پیوند - (۲) دو هڈیوں کے بیچ کا جوڑ؛ پیوند - (۳) باچھہ؛ گھائی؛ وہ خط جس پر آنکھ کے پپوٹے ایک دوسرے سے ملتے هیں؛ کویا؛ گوشۂ چشم - (۴) ریشے اور نسیں جو دماغ کے دونوں حصوں اور ریڑھ کی هڈی کے

کے دونوں حصوں کو ملاتے ہیں -

**Commit**, *v.t.* (-tt-): (۱) (کسی کے) حوالے کرنا ؛ (کسی کو) سونپنا ؛ تفویض کرنا ؛ سپرد کرنا - (۲) ارتکاب کرنا (جرم یا خطا کا) - (۳) (تجاویز کا) مجلس میں پہنچنا ؛ اِستصواب کرنا - (۴) پھنسا لینا (اپنے آپ کو) ؛ مخدوش یا مشتبہ کردینا (عزت یا چال چلن کو) - (۵) پابند یا مقید ہوجانا ؛ خود کو (کسی خاص طریق عمل کا) پابند کرلینا -

*c. to prison*: حوالات یا قید کردینا -

**commitment**, *n.*: پابندی ؛ قید وغیرہ -

**committable**, *a.*: قابل ارتکاب -

**committal**, *n.*: اِسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Committee**, *n.*: ذیلی مجلس ؛ جماعت جو کسی خاص مقصد کے لیے مقرر کی گئی ہو ؛ کمیٹی -

*c.-man*: رکن مجلس ذیلی (قانونی اِصطلاح تلفظ : " کوم تی ") ضامن ؛ ولی ؛ کار کن (جس کے سپرد کوئی اور شخص یا جائداد کردی جائے) -

*Standing C.*: مستقل مجلس جو مقرر کرنے والوں کی موجودگی تک قائم رہے -

**Commix**, *v. t. & i.*: (شعر کی زبان اب متروک) ملنا ؛ ملانا ؛ آمیز ہونا -

**commixture**, *n.*: آمیزش ؛ ترکیب ؛ مرکب ؛ نیز دیکھو MIX -

**Commode** *n.*: دراز دار صندوق ؛ پیٹی -

*night-c.*: طشت چوکی (خاص کر) -

**Commodious**, *a.*: وسیع ؛ کشادہ ؛ گنجائش دار ؛ فراخ ؛ (متروک) ھلکا پھلکا -

**commodiously**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**commodiousness**, *n.*: اِسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Commodity**, *n.*: کار آمد ؛ مفید (شے) ؛ تجارتی مال یا اشیا ؛ جنس ؛ (متروک) سہولت ؛ آسائی -

**Commodore**, *n.*: (بحری) سردار ؛ ایک اعلیٰ عہدہ دار جس کا درجہ امیرالبحر کے بعد ہوتا ہے ؛ صدر کپتان ؛ (تعظیماً) انجمن کشتی رانی کا صدر نشین ؛ صدر ناخدا -

**Common**, *a.* (-er,-est): (۱) مشترک ؛ متحد ؛ واحد ؛ جس کا تعلق سب کے ساتھ یکساں ہو - (۲) متعلق بہ عوام ؛ عام رعایا سے متعلق - (۳) عام ؛ معمولی ؛ روز مرہ کا - (۴) عامی (لوگ) ؛ مبتذل ؛ ادنیٰ ؛ بے توقیر ؛ گنوار ؛ (ریاضی) عدد مشترک (جیسے مقسوم علیہ) -

*c. chord*: دیکھو CHORD -

*c. gender*: جنس مشترک -

*c. law*: قانون رواج ؛ رواجی قانون ؛ کا من لا .

*c. noun*: اِسم نکرہ ؛ اسم عام -

*c. prayer*: دعاے معمولہ ؛ وہ دعائیں جو شاہ ایڈورڈ ششم کے وقت میں مرتب ہوئیں اور کلیسائی اِنگلستان میں رائج ہیں -

*c.-room*: بیٹھک ؛ نشست گاہ رفقا (آکسفورڈ یونیورسٹی میں طعام کے بعد رفقاء کے بیٹھنے کا کمرا) -

*c. sense*: فہم ؛ عقل سلیم ؛ سمجھ (روز مرہ کے معاملات کی) ؛ معمولی فہم و فراست -

*c. time, measure*: (موسیقی میں) دوہری یا چوہری تال ؛ وہ ٹھہراو جس میں دو یا چار سر نکالے جاتے ہیں -

*c. weal*: (متروک) فلاح عامہ ؛ نیز دیکھو COMMONWEALTH -

*philosophy of c. sense*: عام عقل اور تجربے کی بات ؛ عقل سلیم کی رہ نمائی یا فتویٰ -

**commonness**, *n.*: یکسانیت ؛ اِتحاد -

**Common**, *n.*: (۱) (اراضی) شاملات (خاص کر بنجر یا چرا گاہ کی زمین) - (۲) حق شاملات ؛ چرائی وغیرہ کا حق جو کسی کو دوسرے کی زمین میں حاصل ہوتا ہے - مشترکہ شے ؛

*in c.*: مشترک اِستعمال میں ؛ سب کے حصے میں -

*in c. with*: ویسا ہی ؛ اُسی طرح -

*out of the c.*: غیر معمولی -

**Commonable**, *a.*: شاملاتی ؛ شاملات کے ؛ (مویشی یا قطعات زمین) پنچایتی -

**Commnage**, *n.*: (۱) حقوق مشترکہ ؛ حق شاملات - (۲) شاملات ؛ ملک مشترکہ - (۳) شاملائیت ؛ مشترکیت - (۴) عامۃالناس ؛ عوام ؛ خلقت ؛ مخلوق -

**Commonalty**, *n.*: (۱) عوام‌الناس ؛ عام گروہ ؛ خلق خدا - (۲) ارکان (جماعت عوام کے) -

**Commoner**, *n.*: (۱) شہری یا ملکی (باشندہ) - (۲) اِنگلستان کے بعض کالجوں کے وہ طالب علم جنہیں کالج کے فنڈ سے کچھ نہیں ملتا - (۳) اھل شاملات ؛ شریک شاملات ؛ شاملات کا حصے دار ؛ پنچایت والا - (۴) عامی (جو طبقۂ اُمرا سے نہ ہو) ؛ کبھی کبھی دارالعوام کے رکن کو بھی کہتے ہیں ؛ جیسے :

*the great C.*: ولیم پٹ سے مراد ہے -

*First C.*: اسپیکر ؛ صدر دارالعوام

**Commoney**, *n.*: (کھیلنے کی) گولی -

**Commonly**, *adv.*: (۱) بالعموم ؛ علی‌العموم ؛ عموماً ؛ عام طور پر - (۲) معمولی طور پر ؛ ادنیٰ طور پر ؛ گھٹیا طور پر ؛ پیش پا اُفتادہ طور پر -

**Commonplace**, *n. & a.*: (۱) منتخبات ؛ مقتبسات (جو کسی بیاض میں بطور یاد داشت کے لکھ لیے جائیں) - (۲) عام باتیں ؛ روز مرہ ، پیش پا اُفتادہ ، پامال (مضامین) ؛ سنی سنائی ، پرانی دھرائی (فرسودہ بات یا قول) - (۳) معمولی ؛ گھٹیا -

**Commonplace**, *v. t. & i.*: (۱) اِقتباس کرنا ؛ نقل کرنا ؛ بیاض میں ٹانکنا - (۲) سنی سنائی یا فرسودہ باتیں کہنا ؛ پامال مضامین پر تقریر کرنا -

**Commons**, *n.pl.*: (۱) عوام ؛ جمہور - (۲) اِنگلستان میں اھل ملک کا " طبقۂ ثالثہ " جس کے افراد پارلمنٹ " دارالعوام " کے لیے منتخب ہوتے ہیں - (۳) طعام مشترکہ ؛ سفرۂ عام ؛ مشترکہ کھانا ؛ جیسے : *doctors' commons* - (۴) خوراک ؛ مقررہ کھانا ؛ (آکسفورڈ ، کیمبرج میں) طلبہ کی مقررہ خوراک جو ایک معین رقم ادا کرنے پر کالج سے ملتی ہے -

**Commonwealth**, *n.*: (۱) آزاد ریاست یا قوم ؛ قومی جمہوری حکومت ؛ جمہوریہ ؛ دولت مشترکہ (اِنگلستان کی جمہوری حکومت جو سنہ ۱۶۴۹ ح میں قائم ہوئی ؛ آج کل ریاست ھاے

آسٹریلیا کی مشترکہ حکومت بھی اسی نام سے موسوم ہے) - (۲) سنگت ؛ ٹولی ؛ منتقلی (ایکٹروں کی جو آمدنی میں برابر کے شریک ھوں) ؛ (قدیم محاورے میں) فلاح عامہ ؛ بہبود ملک -

**Commotion**, *n.*: بے قراری ؛ بے کلی ؛ گڑ بڑ (جسمانی) ؛ خلل ؛ فساد ؛ ھنگامہ ؛ ھل چل ؛ افرا تفری ؛ شورش ؛ بلوا ؛ بغاوت -

**Commove**, *v.t.*: زور سے ھلانا ؛ حرکت دینا ؛ جھنجھوڑنا ؛ اُبھارنا ؛ بھڑکانا -

**Communal**, *a.*: (۱) بستی کا ؛ آبادی کا ؛ پنچایتی ؛ قریہ واری ؛ قوم واری ؛ گروہ واری - (۲) قروی ؛ پیرس کی انقلابی حکومت کا (رکن یا قانون وغیرہ) جسے 'کمیون' کہتے تھے -

**Communalism**, *n.*: قرویت ؛ حکومت قری کا اُصول ؛ بستی بستی کی خود مختاری کا طریقہ ؛ قری شاھی ؛ قری کی علٰحدہ علٰحدہ حکومت کی حمایت ؛ قرویت پسندی -

communalist, *n.*: قری شاھی کا حامی ؛ قروی ؛ قرویت پسند -

communalistic, *a.*: قروی -

**Communalize**, *v.t.*: بستی یا قریے کی ملک بنانا ؛ داخل شاملات کرنا ؛ شاملانا (ج) -

communalization, *n.*: تملیک دیہ ؛ شاملات میں داخل کر لینا -

**Commune**, *n.*: فرانسیسی پرگنہ ؛ تعلقہ ؛ تحصیل ؛ ملکی انتظام کا سب سے چھوٹا مرکز ؛ قریہ ؛ گانو ؛ مجلس قری ؛ ملکی پنچایت -

*The C. (of paris)*: انقلاب فرانس کے عہد ھیبت کی وہ جماعت جو حکمران بن بیٹھی تھی ؛ نیز سنہ ۱۸۷۱ ع کی فرانسیسی حکومت قری -

**Commune**, *v. i.*: دل کی بات کہنا ؛ کلام کرنا ؛ راز و نیاز کرنا (اپنے دل سے یا آپس میں یا کسی دوسرے سے) ؛ (امریکی محاورے میں) عشائے ربانی میں شریک کیا جانا ؛ مسیحی تسلیم کیا جانا -

**Communicable**, *a.*: اطلاع کے لائق ؛ قابل خبر دھی ؛ قابل گوش گزاری ؛ ابلاغ پذیر -

communicability, communicableness, *nn.*: اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

communicably, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Communicant**, *n.*: (۱) عشائے ربانی میں باقاعدہ شریک ھونے والا - (۲) خبر رساں -

**Communicate**, *v. t. & i.*: (۱) خبر دینا ؛ اطلاع پہنچانا ؛ آگاہ کرنا ؛ پہنچانا ؛ شرکت کرنا ؛ حصہ لینا - (۲) (عشائے ربانی میں) شرکت کرنا - (۳) تعلق رکھنا ؛ ربط پیدا کرنا ؛ رسائی پیدا کرنا ؛ راہ نکالنا -

**Communication**, *n.*: (۱) اطلاع دھی ؛ خبر رسانی ؛ ترسیل - (۲) اطلاع ؛ خبر ؛ مکتوب ؛ مراسلہ - (۳) تعلق ؛ رابطہ ؛ میل جول - (۴) رستہ ؛ رسائی ؛ آمد رفت -

**Communicative**, *a.*: (۱) خبر رساں ؛ پیام دہ - (۲) باتونی ؛ گویا ؛ بے تکلف (باتیں کرنے میں) -

communicatively, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

communicativeness, *n.*: اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Communicator**, *n.*: مرسل ؛ پیامی ؛ خبر رساں (آلہ یا شخص) ؛ آلۂ مرسل (تار کا) ؛ اطلاعی زنجیر (جو ریلوں میں لگاتے ھیں)

**Communion**, *n.*: (۱) شرکت ؛ رفاقت ؛ ھم مشربی (خاص کر کیتھولک فرقوں کے افراد میں) - (۲) اھل مشرب ؛ مذھبی گروہ ؛ جماعت یا فرقہ - (۳) تعلق ؛ رابطہ ؛ ملاقات ؛ آمد رفت - (۴) شرکت عشائے ربانی (اس موقعے پر بالعموم Holy c. کہتے ھیں) -

*c. -cup, -table*: عشائے ربانی کی میز ؛ پیالہ وغیرہ -

*close c.*: اخراج ؛ ممانعت ؛ قدغن (مذھبی رسوم میں حصہ لینے کی ؛ جب تک مذھبی اُصول کے مطابق بپتسما نہ لیا گیا ھو) -

*open c.*: داخلہ ؛ اجازت ؛ شرکت (بپتسما لینے کے بعد) -

**Communionist**, *n.*: اسم فاعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

*close c.*: اخراج کا حامی -

*fellow-c.*: ھم فرقہ ؛ ھم مشرب ؛ ھم کلیسا -

*open c.*: کسی کے شریک کرنے کا حامی -

*communique, n.*: سرکاری اطلاع ؛ اعلان -

**Communism**, *n.*: اشتمالیت ؛ مواخاۃ ؛ مساوات ؛ مزدکیت ؛ مال املاک کو قوم کی مشترک ملک بنانے کا اُصول (جس کی رو سے ھر فرد کو حسب قابلیت اور حسب ضرورت حصہ دیا جائے) -

communist, *n.*: اشتمالی ؛ اشتمالیت پسند (شخص) -

communistic, *a.*: اشتمالی -

**Communitarian**, *n.*: اھل اشتمالیت ؛ اھل مواخاۃ ؛ ایسے گروہ یا بستی کا آدمی جس کا عمل اُصول اشتمالیت پر ھو -

**Community**, *n.*: (۱) ملکیت مشترکہ ؛ ساجھا ؛ شراکت ؛ حصہ داری - (۲) اتحاد ؛ یکسانی ؛ مماثلت - (۳) طبقہ ؛ فرقہ ؛ گروہ (کسی ایک مذھب یا پیشے والوں کا) - (۴) بستی ؛ آبادی ؛ محلہ ؛ برادری ؛ قوم - (۵) اھل مواخاۃ ؛ برادری ؛ اشتمالین (جن کا عمل در اصل مال مشترکہ کے اُصول پر ھو) -

*the c.*: عام لوگ ؛ اھل ملک ؛ خلقت -

**Communize**, *v. t.*: مال مشترکہ بنانا (اراضی وغیرہ کو) ؛ جمہوری یا قومی بنانا ؛ اشتمالنا (ج) -

communization, *n.*: اشتمال کا اُصول جاری کرنا -

**Commutable**, *a.*: مبادلہ پذیر ؛ بدل پذیر (جس میں تبدیل یا رد و بدل کی صلاحیت ھو) -

commutability, *n.*: بدل پذیری ؛ قابلیت تبدل -

**Commutation**, *n.*: مبادلہ (سکے کا) ؛ تبدل ؛ زر مبادلہ -

*C. Act*: انگلستان کا قانون مبادلۂ اراضی مجریہ سنہ ۱۸۳۶ ع -

**Commutative**, *a.*: مبادلت پذیر

**Commutator**, *n.*: مبادل (بدلنے والا شخص) ؛ آلۂ تبدیل ؛ رو بدل (تانبے کا ایک پرزہ جسے کلوں میں بجلی کی رو کو مختلف جانب بدلنے کے لیے لگاتے ھیں) -

**Commute**, *v. t.*: مبادلہ کرنا ؛ ادل بدل کرنا ؛ معاوضہ دینا ؛ سزا کی نوعیت بدل کر اُسے نرم کر دینا -

**Comose**, *a.*: گچھے والا ؛ گپھیلا ؛ گیسو ؛ بال والا ؛ مارہ دار (پودا) -

**Compact**, *n.*: اقرار ؛ معاھدہ ؛ عہد و پیمان ؛ قول قرار -

*general c.*: عام رضامندی -

**Compact**, *a.*: کسا ھوا ؛ تہ بہ تہ (جما ھوا) ؛ پختہ ؛ پیوستہ ؛ چست ؛ متین ؛ ماقل و دل (طرز تحریر) -

compactly, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

compactness, *n.*: اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Compact**, *v. t.*: کسنا ؛ پیوستہ کرنا ؛ جوڑنا ؛ بھینچنا ؛ مختصر

کرنا ؛ جمانا -

**Compages**, *n.*: ڈھانچا ؛ ٹھاٹر ؛ بہت سے جوڑوں کا بنا ہوا ڈھانچا یا نظام -

**Compaginate**, *v. t.*: جڑ جانا ؛ باہم پیوستہ ہونا ؛ بستہ ہونا -

**compagination**, *n.*: پیوستگی ؛ بندش ؛ جڑائی -

**Companion**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: ( ۱ ) رفیق ؛ ساتھی ؛ ساجھی ؛ حصہ دار ؛ شریک ؛ ہم نشین - ( ۲ ) خلاصہ یا کلید ( معلومات کی کتابوں کا نام ؛ جیسے *Gardener's C.*: ) - ( ۳ ) یار وفادار وغیرہ کی قسم کا ایک سرکاری خطاب ؛ جیسے ؛ *C. of the Indian Empire*: ( ۴ ) ملازم ؛ مصاحب ؛ ( خاص کر ) سہیلی ؛ ساتھ والی ؛ ہم نشین ؛ جوڑا - ( ۵ ) (*vb.*) ساتھ دینا ؛ ہمراہ رہنا ؛ رفاقت کرنا ؛ رفیق ہونا ؛ ہم نشین ہونا - ( ٦ ) ساتھ کا ؛ جوڑ والا ؛ جوڑ ملانے والا -

*c.-in-arms, c. of his retreat*: ساتھ کا سپاہی ؛ ہم سفر -

**Companion**, *n.*: ( جہازی ) روشن دان ؛ تاب دان ( جس سے نیچے کے حصوں میں روشنی پہنچتی ہے ) -

*c. hatch*: سائبان ؛ سرپوش ( روشن دان کا ) -

*c. hatchway*: جہازی چھتا ؛ بر آمدہ ( عرشے سے نیچے کے کمروں میں جانے کا رستہ ) -

*c.-ladder*: رستہ عرشے سے نیچے کے کمروں تک -

**Companionable**, *a.*: ملنسار ؛ یار باش ؛ یاروں کا یار ؛ زندہ دل ؛ لایق صحبت ؛ قابل رفاقت -

**companionableness**, *n.*: ملنساری ؛ یار باشی ؛ زندہ دلی -

**companionably**, *adv.*: رفیقانہ ؛ دوستانہ -

**Companionship**, *n.*: رفاقت ؛ ہم سفری ؛ ہم نشینی ؛ معیت ؛ کمپوزیٹروں کی جماعت ( جو ساتھ مل کر کام کرتے ہوں ) -

**Company**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: ( ۱ ) ساتھ ؛ سنگت ؛ صحبت ؛ رفاقت ؛ معیت - ( ۲ ) جماعت ؛ مجمع ؛ اہل محفل - ( ۳ ) ہم صحبت ؛ ہم نشین - ( ۴ ) مہمان ؛ اہل بزم ؛ مجمع دوستاں - ( ۵ ) جماعت ؛ شراکت - ( ٦ ) کار خانے کے شریک یا شرکا جن کا نام ظاہر نہ کیا جائے ؛ جیسے *Smith & Co.*: حصہ دار - ( ۷ ) ٹولی ؛ منڈلی ( گانے بجانے والوں کی ) - ( ۸ ) فوجی دستہ ؛ پیادوں کا ایک جوق ( جو بالعموم "کپتان" کے ماتحت ہوتا ہے ) - ( ۹ ) ( *vb.* ) ( متروک ) ہمراہ ہونا ؛ ساتھ رہنا ؛ زوج ہونا -

*c. manners*: مصنوعی آداب ؛ ظاہری اخلاق ( جو محض غیروں کو دکھانے کے لیے اختیار کیے جائیں ) -

*addicted to low c.*: بری صحبت ( یا کمینوں کی صحبت ) کا عادی -

*bear, keep, a person c.*: ساتھ جانا ؛ ہمراہ جانا -

*get one's c.*: کپتان کے عہدے پر ترقی پانا -

*he is bad c.*: افسردہ دل یا بے لطف ساتھی -

*he is good c.*: اچھا دوست ؛ زندہ دل ہم نشین -

*in c.*: ساتھ ؛ شراکت میں ؛ معیت میں -

*I sin in good c.*: گناہ میں اچھے اچھے میرے ساتھ ہیں یعنی مجھ سے بہتر لوگ یہ کام کرچکے ہیں -

*Joint Stock C.*: چند افراد کا گروہ جو کسی خاص غرض سے خاص کر سودا گری کے واسطے متحد ہوا ہو -

*keep c.*: دوست ہونا ؛ ملنا ( چاہنے والوں کی طرح ) -

*part c. (with)*: جدا ہونا ؛ الگ ہوجانا ؛ ساتھ چھوٹ جانا -

*ship's c.*: ملاحوں کی جماعت ؛ جہاز کے جملہ خدام -

*weep for c.*: کسی کے غم میں شریک ہونا ( دوست کو روتا دیکھ کر رونا ) -

**Comparable**, *a.*: ہم پلہ ؛ ہم رتبہ ؛ حریف ؛ مد مقابل -

**comparability**, *n.*: ہم رتبگی ؛ ہم چشمی ؛ موازنہ پذیری -

**Comparative**, *a.* & *n.*: ( ۱ ) بالمقابل ؛ بالنسبۃ ؛ بالموازنہ ؛ متناسب ؛ متوازن ؛ آمنے سامنے کا ؛ نسبتی - (۲) تقابلی ؛ نسبتی (جو چیز ایک دوسرے کی نسبت یا مقابلے سے جانچی جائے یا محسوس ہو ؛ جیسے *the c. merits of*: ) -

*c. adjective, adverb*: اسم تفضیل ؛ صفت تفضیلی ؛ تمیز تفضیلی -

*in c. comfort*: نسبتاً آرام سے -

*the c. method*: طریق متناسبہ ؛ تقابلی طریقہ ؛ طریق بالموازنہ ( جس میں مختلف طریقوں اور پہلوؤں کا مقابلہ کیا جائے خاص کر جدید علوم میں ؛ جیسے : تقابلی لسانیات ' تقابلی علم تشریح وغیرہ ) -

**comparatively**, *adv.*: مقابلے میں ؛ نسبت سے ؛ مقابلتاً ؛ نسبتاً -

**Compare**, *v. t.* & *i.*: ( ۱ ) موازنہ کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ ملانا ( ایک دوسرے کو ) ؛ جانچنا ؛ تکرانا - ( ۲ ) ( نحو ) اسم تفضیل یا تمیز تفضیلی بنانا - ( ۳ ) ہم رتبہ ہونا ؛ برابر کا ہونا ؛ مقابلہ کرسکنا -

*c. notes*: تبادلۂ خیالات کرنا ؛ نتائج ملانا -

*c. to*: مماثل قرار دینا ؛ برابر بنانا ' خاص کر حالت نفی میں استعمال ہوتا ہے -

*none can c. with him*: اُس کا کوئی مقابلہ نہیں کرسکتا یا ہم رتبہ نہیں ہوسکتا -

*not to be compared to*: یکساں قرار نہیں دیے جاسکتے -

**Compare**, *n.*: موازنہ ؛ مماثلت -

*beyond, without, past, c.*: بے مثل ؛ لا ثانی ؛ عدیم المثال -

**Comparison**, *n.*: موازنہ ؛ مقابلہ ؛ مماثلت ؛ مشابہت ؛ مثال ؛ نظیر -

*in c. with*: مقابلے میں ؛ نسبتاً -

*degrees of c.*: مدارج صفت -

**Compart**, *v. t.*: الگ الگ حصے کرنا ؛ درجوں یا حجروں میں تقسیم کرنا -

**Compartment**, *n.*: کمرا ؛ حجرہ ؛ درجہ ؛ ڈبا ؛ خانہ جو پردہ یا اوٹ لگا کے بنا دیا جائے ' خاص کر ریل کا ڈبا ؛ جہاز کے بند حصے یا خانے ( جن میں پانی داخل نہیں ہوسکتا ) -

**Compass**, *n.*: ( ۱ ) پرکار - ( ۲ ) محیط ؛ حد ؛ رتبہ ؛ وسعت - ( ۳ ) ( آواز کا ) پاٹ ' پہنچ ' رسائی - ( ۴ ) ایر پھیر ؛ چکر ؛ ایچ پیچ -

*c. plane*: محدب ؛ حدبی رندہ ( محدب یا اُبھری ہوئی سطح بنانے یا صاف کرنے والا رندہ ) -

*c.-saw* : آری ( پتلے پھل کی جس سے گرھیں اور خم کاٹے جاتے ھیں ) -

*c.-window* : جھروکا ؛ گول کھڑکی ( جو باھر کے رخ قوسی شکل میں نکلی ھوئی ھو ) -

*beam-cc.* : گھٹتی بڑھتی پرکار ( جس کا ایک بازو پھیلا سکتے یا کم کرسکتے ھیں ) -

*beyond my c.* : ( اِستعارتاً ) میری قدرت یا دسترس سے باھر -

*bow-cc.* : خمیدہ پرکار ( جس کے بازو اندر کے رخ مڑسکتے ھیں ) -

*box the c.* : دیکھو BOX -

*go a c.* : چکر سے جانا -

*Mariner's C.* : قطب نما ؛ جھازی سمت نما -

**Compass**, *v.t.* : گرد پھرنا ؛ گھیرنا ؛ محاصرہ کرنا ؛ اِحاطہ کرنا ؛ ذھن نشین کرنا ؛ تدبیر نکالنا ؛ سوجھنا ؛ پورا کرنا ؛ اِتمام کو پہنچانا -

**compassable**, *a.* : قابل اِحاطہ -

**Compassion**, *n.* : ترس ؛ رحم ؛ درد مندی ؛ دیا ؛ تلطف ؛ رافت -

**Compassionate**, *a.* : ترس کھانے والا ؛ رحیم ؛ روف ؛ درد مند -

**compassionately**, *adv.* : درد مندانہ ؛ رحیمانہ -

**compassionateness**, *n.* : درد مندی ؛ غم گساری ؛ رحیمی ؛ رحم دلی -

**Compassionate**, *v.t.* : رحم کرنا ؛ ترس کھانا ؛ تلطف کرنا -

**Compatible**, *a.* : مناسب ؛ موزوں ؛ مطابق ؛ موافق -

**compatibility**, *n.* : اِسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**compatibly**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Compatriot**, *n.* : ھم وطن ؛ ملکی ؛ دیس کا آدمی -

**compatriotic**, *a.* : وطنی ؛ دیسی -

**Compeer**, *n.* : ھم رتبہ ؛ برابر کا شخص ؛ ھم چشم ؛ ساتھی ؛ رفیق -

**Compel**, *v.t.* (-ll-) : زبردستی ( کسی کام کو ) کروالینا ؛ مجبور کرنا ؛ دبانا ؛ ( نظم میں ) دھکیلنا ؛ پیلنا ؛ بزور داخل کرنا -

**compellable**, *a.* : قابل جبر ؛ جبر پذیر -

**Compend** : دیکھو COMPENDIUM -

**Compendious**, *a.* : مختصر ؛ جامع ؛ قل و دل ( کتاب یا طرز اِنشا ) -

**compendiously**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**compendiousness**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Compendium**, *n.*( pl.-*ums*,-*a* ) : خلاصہ ؛ ملخص ؛ لب لباب ؛ موجز -

**Compensate**, *v.t.* & *i.* : (۱) تلافی کرنا ؛ بدلا دینا ؛ معاوضہ دینا ؛ کفارہ ادا کرنا - (۲) ( جر ثقیل کی اِصطلاح میں ) وزن یا رفتار درست کرنا ؛ تلافی کرنا ؛ پاسنگ لگانا ؛ تثویب ؛ تعدیل ؛ عوض کرنا -

**compensative**, *a.* & *n.*, **compensatory**, *a.* : عوضی ؛ معاوض ؛ تلافی کن -

**compensator**, *n.* : پاسنگ ؛ معدال ؛ مثواب ؛ عوضی ؛ آلۂ تثویب -

**Compensation** *n.* : بدلا ؛ عوض ( کسی شے کا ) ؛ اجر ؛ مکافات ؛ تلافی -

*c.-balance,-pendulum* : متوازن لنگر ؛ آلۂ توازن ؛ آلۂ تثویب -

**Compete**, *v.i.* : ھم سری کرنا ؛ برابری کرنا ؛ مقابلہ کرنا ( کسی کام میں ) ؛ سعی کرنا ( کسی کے مقابلے میں ) ؛ مسابقہ یا منافسہ کرنا -

**Competence,-cy**, *nn.* : (۱) کفایت ( ضروریات زندگی کے لیے کسی شے کی ) ؛ آسودگی ؛ فراغ بالی ؛ رفاہ الحالی - (۲) قابلیت ( کسی کام کے کرنے کی ) ؛ اِستعداد ؛ صلاحیت ؛ اِختیارات ( کسی مقدمے کے ) -

**Competent**, *a.* : (۱) کافی ؛ وافی ؛ بہت - (۲) لایق ؛ قابل ؛ مستعد - (۳) جائز ؛ واجب ؛ مباح ؛ درست ؛ مناسب ؛ ( عدالت ) با اِختیار ؛ مقتدر ؛ مجاز -

**Competition**, *n.* : مقابلہ ( اِمتحان یا تجارت میں ) ؛ رقابت ؛ مسابقت -

**Competitive**, *a.* : مقابلے کا ؛ برابری کا ؛ بھم آزما -

**competitively**, *adv.* : مقابلے سے ؛ مقابلے کے لحاظ سے -

**Competitor**, *n.* : مقابلہ کرنے والا ؛ مد مقابل ؛ حریف ؛ رقیب ؛ ھم چشم -

**competitory**, *a.* : رقیبانہ ؛ حریفانہ -

**competitress**, *n.* : اِسم مونث ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Compilation** *n.* : تالیف ؛ ترتیب ؛ تدوین -

**Compile**, *v.t.* : (۱) تالیف کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ تدوین کرنا ( کتاب کی ) - (۲) ( کرکٹ کے عامیانہ محاورے میں ) دیر تک کھیلنا ؛ رن بڑھانا - (۳) دولت جمع کرنا -

**Complacence,-cy**, *nn.* : اِطمینان ؛ دلجمعی ؛ آسودہ خاطری -

**Complacent**, *a.* : آسودہ خاطر ؛ خوش دل ؛ مطمئن -

**complacently**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Complain**, *v.i.* : شکوہ کرنا ؛ شکایت کرنا ؛ شکایت ( مرض ) بیان کرنا ؛ ( شاعرانہ محاورے میں ) آہ و زاری کرنا ؛ کرنا ( اعلیٰ حکام سے ) -

**Complaint**, *n.* : (۱) شکوہ ؛ شکایت ؛ آہ و زاری - (۲) ( عدالت ) نالش ؛ عرضی دعویٰ ؛ فریاد ؛ اِستغاثہ - (۳) مرض ؛ بیماری ؛ دکھ ؛ روگ ؛ علت ؛ عارضہ -

**Complaisance**, *n.* : خلق ؛ اخلاق ؛ مروت ؛ نرمی ؛ تہذیب ؛ فروتنی -

**Complaisant**, *a.* : با مروت ؛ خوش خلق -

**Complement**, *n.* : (۱) تکملہ - (۲) ( نحو ) خبریا ؛ تکملہ خبر (۳) ( ریاضی ) وہ زاویہ یا زاویے جو زاویۂ قائمہ کی تکمیل کرتے ھیں ؛ زاویۂ تکملہ ؛ زاویۂ مکملہ - (۴) ( جہاز ) جہاز کی پوری تعداد ( افسروں اور ملاحوں کی ) - (۵) چاند کی تکمیل -

**complemental**, *a.* : تکمیلی ؛ بھرتی کا ؛ پورا کرنے والا -

**complementally**, *adv.* : تکملہ کرتے ھوئے -

**Cemplement**, *v.t.* : تکملہ کرنا وغیرہ ؛ دیکھو COMPLEMENT -

**Complementary**, *a.* : مکمل کرنے والا ؛ پورا کرنے والا ؛ متمم ؛ زائد ؛ اِمدادی -

*c. colours* : دیکھو COLOUR -

**Complete**, *a.* : پورا ؛ مکمل ؛ ثابت ؛ سالم ؛ کامل ( کسی کام میں ) ؛ قطعی ؛ بالکل ؛ تمام ؛ ( متروک ) ماھر ( فن ) -

**completely**, *adv.* : پورے طور پر ؛ کامل طور سے -

**completeness**, *n.* : اِختتام ؛ تکمیل ؛ اِتمام -

**Complete**, *v.t.* : پورا کرنا ؛ تمام کرنا ؛ ختم کرنا ( کسی کام کا ) ؛ مکمل کرنا -

**completion**, *n.* : تکمیل ؛ اِتمام -

**completive**, *a.* : تکمیلی ؛ اِتمامی -

**Complex**, *n.* : پیچیدہ بات؛ اُلجھا ہوا معاملہ؛ ( نفسیات ) ایک دماغی غیر معمولی کیفیت جو رجحانات یا جبلتوں کے دبانے سے پیدا ہوجاتی ہے؛ دماغی وہم -

**Complex**, *a.* : ایک سے زیادہ حصوں سے بنا ہوا ؛ پیچیدہ ؛ اُلجھا ہوا ؛ پیچ در پیچ ؛ مختلف الاجزاء ؛ جملۂ ملتف -

**complexity**, *n.* : پیچیدگی ؛ اُلجھاوا -

**complexly**, *adv.* : متعلق فعل' مذکورۂ بالا معنوں میں-

**Complexion**, *n.*: قدرتی رنگ (چہرے کا) ؛ (اِستعارتاً) پہلو؛ معنی-

**complexioned**, *a.*: پر معنی ؛ خاص پہلو لیے ہوے؛ پہلو دار-

**complexionless**, *a.*; بے رنگ ؛ سادہ ؛ بے پہلو لیے -

**Compliance**, *n.*: بجا آوری ( کسی کے حکم یا خواہش کی ) ؛ اِطاعت ؛ فرماں برداری ؛ تعمیل حکم ؛ اِمتثال امر ( اِس میں کبھی کبھی ذم کا پہلو بھی پیدا ہوجاتا ہے یعنی غلامانہ اِطاعت) -

**Compliant**, *a.*: مطیع ؛ فرماں بردار ؛ حکم کی تعمیل کرنے والا -

**compliantly**, *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں-

**Complicacy**, *n.*: پیچیدگی ؛ اُلجھاوٹ ؛ اُلجھاؤ -

**Complicate**, *v. t.*: پیچیدہ کرنا ؛ اُلجھانا ؛ پھنسانا ؛ ملانا؛ مخلوط کرنا ( چیزوں کا ) -

**Complication**, *n.*: پھنساو ؛ پیچ ؛ پھندا ؛ اُلجھاو ( معاملہ کا ) ؛ اِشکال ؛ دقت -

**Complicity**, *n.*: ساز باز ؛ سازش ؛ شرکت (کسی برے کام میں ساجھی ساتھی یا حصہ دار ہونا ) -

**Compliment**, *n.*: (۱) آداب ؛ تسلیم ؛ کورنش ؛ بندگی ؛ سلام - (۲) تحسین ؛ آفریں؛ داد ؛ تعریف ؛ ستائش - (۳) خاطر ؛ تواضع- (۴) ( بصیغۂ جمع سلام کے معنے میں مستعمل ہے )- (۵) ( متروک ) تحفہ ؛ تحائف ؛ صلہ ؛ اِنعام ؛ بخشش -

**Compliment**, *v. t.*: (۱) تعریف کرنا ؛ داد دینا ؛ ستائش کرنا ؛ تحسین و آفریں کہنا - (۲) خاطر کرنا ؛ تواضع کرنا ؛ تحفہ تحائف دینا ؛ ( متروک ) اِنعام دینا ؛ صلہ دینا -

**Complimentary**, *a.*: تعریفی ؛ ستائش کے طور پر -

**Complin ( e )**, *n.*: رات کی نماز؛ نماز عشا (رومن کتھولک فرقے کی)-

**Comply**, *v. i.*: حکم بجالانا ؛ حکم کی تعمیل کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ ماننا -

**Compo**, *n.* ( pl. *-os* ) ( چونے یا گچ کا ) پلستر ؛ صندلہ - [ composition کا مخفف ]

**Component**, *a.* & *n.*: ترکیبی جز ؛ مشتمل ( حصہ ) -

**Comport**, *v. t.* & *i.*: چلن یا طریقہ اِختیار کرنا (اپنی ذات کے متعلق)-

*c. with*: مناسب ہونا ؛ موافق ہونا ؛ زیب دینا ؛ شایاں ہونا ۔

**Compose**, *v. t.*: (۱) ترکیب دینا ؛ سنوارنا ؛ بنانا - (۲) ( مصنف کے لیے ) لکھنا ؛ تحریر کرنا ؛ تصنیف کرنا ؛ تالیف کرنا - (۳) ( چھاپا ) ملانا ' جوڑنا ( ٹھپے کے حرفوں کا ) ؛ جمانا ' بٹھانا ( حرفوں کا موقع پر) (۴) ( موسیقی ) راگ بنانا یا تصنیف کرنا -

*c. oneself to write*: کسی کام کے لیے تیار ہو بیٹھنا جیسے :

*, one 's countenance*: موقع اور ضرورت کے لحاظ سے منہ ( چہرہ ) بنا لینا ؛ سنور بیٹھنا ؛ سنبھل بیٹھنا -

**composedly**, *adv.*: اِطمینان کے ساتھ -

**composedness**, *n.*: اِطمینان ؛ دلجمعی -

**Composer**, *n.*: مصنف؛ شاعر ؛ ( موسیقی ) نغمہ گر ؛ نغمہ نگار ؛ راگوں کا موجد -

**Composing**, *n.*: حرف جمانے یا جوڑنے کا کام -

*c. machine*: حرف جوڑنے ( جمانے ) کی کل ؛ ٹھپے جوڑ ( کل )-

*c.-stick*: حرف جوڑنے ( جمانے ) کی پٹڑی ؛ ٹھپے جوڑ پٹڑی -

**Composite**, *a.* & *n.*: (۱) مرکب ؛ مخلوط ؛ ملا جلا ؛ ملا ہوا ؛ جڑا ہوا - (۲) ( متروک ) قدیم یونان کا مخلوط طبقہ ؛ دوغلات - (۳) ( نباتیات ) پھول کی قسم ؛ رکب پھوں - (۴) جہاز جو لکڑی اور لوہے دونوں سے بنا ہو -

*c. candle*: ناریل کے تیل کے استیرک ایسڈ اور اسٹیئرین کے مخلوط سے بنی ہوئی موم بتی

*c. carriage*: ریل کی گاڑی جس میں مختلف درجوں کے ڈبے ہوں۔

**compositely**, *adv.*: مرکب ہوکر ؛ بالاشتمال -

**compositeness**, *n.*: مرکبیت ؛ مشمولیت -

**Composition**; *n.*: (۱) بناوٹ یا ترکیب ( فقروں کی ) ؛ الفاظ کی بندش ؛ مضمون نگاری ؛ اِنشا - (۲) ( موسیقی ) راگوں کی ترتیب یا تحریر ؛ نغمہ گری ؛ نغمہ نگاری- (۳) چھاپے کے ٹھپوں کا ترتیب سے جمانا - (۴) دماغی ساخت - (۵) درستی ؛ ترتیب ( تصویر کے مختلف حصوں کی)- (۶) مقالہ؛ مضمون؛ تحریر- (۷) مرکب؛ مخلوط- (۸) مصالحت ؛ تصفیہ ؛ راضی نامہ ؛ تراضیٔ طرفین ( ادائے قرض کے معاملے میں ) - (۹) مصنوعی مادہ یا شے ( خاص کر وہ جو اصلی کے بجائے اِستعمال کیا جائے ) -

**Compositive**, *a.*: پیوستہ کرنے والا ؛ شامل کن؛ ملانے یا جوڑنے والا-

**Compositor**, *n.*: چھاپے کے حروف ( ٹھپے ) جمانے والا ؛ کمپوزیٹر -

*compos (mentis)*, *a.*: صحیح العقل ؛ با ہوش -

*non c.*: غیر صحیح العقل -

**Compossible**, *a.*: جو دوسرے کے ساتھ رہ سکے ؛ ہم وجود -

**Compost**, *n.*: مرکب کھاد ؛ مخلوط شے ؛ مجموعہ -

**Compost**, *v. t.*: مرکب کھاد بنانا یا اُس سے کام لینا -

**Composure** (-zher), *n.*: اِطمینان ؛ سکون ؛ دلجمعی -

**Compotation**, *n.*: ہم مشربی ؛ ہم پیالگی -

**compotator**, *n.*: ہم پیالہ ؛ ہم مشرب -

**Compote**, *n.*: تازہ مربا ( پھلوں کا ) ؛ پھل ( جو شیرے میں رکھ کر محفوظ کیے گئے ہوں )-

**Compound**, *v. t.* & *i.*: (۱) ملانا ؛ شیر و شکر کرنا ؛ آمیز کرنا - (۲) ترکیب دینا ؛ مرکب تیار کرنا - (۳) ( آپس کی رضا مندی سے معاملہ ) طے کرنا ؛ ( قرض کا جزوی ادائی سے ) تصفیہ کرنا ؛ ( چندے کو کلاً یا جزواً ) ادا کرنا ؛ ( قصور یا مواخذے کو ) معاف کرنا ؛ درگزر کرنا -

*c. a felony*: ذاتی مصالح سے مجرم کو چھوڑ دینا ؛ (سابقہ دعوے یا قصور کے متعلق کسی شخص سے) شرایط طے کرنا یا مصالحت کرلینا -

**compoundable**, *a.*: قابل آمیزش؛ لایق معافی؛ قابل مصالحت وغیرہ -

**Compound**, *a.* & *n.*: مرکب ؛ مخلوط ؛ آمیختہ؛ مجموعہ (اجزا)؛ مرکب ( لفظ ) ؛ میل ؛ آمیزش -

*c. addition:* جمع مرکب -

*c. fracture:* هڈی کا اس طرح ٹوٹنا کہ گوشت اور کھال تک میں زخم هوجاے -

*c. householder:* کرایہ دار جس کے ذمے کے محاصل بلدیہ وغیرہ مالک مکان ادا کرتا اور کراے میں شامل کردیتا هے -

*c. interest:* سود در سود ؛ مرکب سود ؛ (نباتیات ' حیوانیات) موکب الاعضا ؛ جامع الاجزا -

*c. subtraction:* تفریق مرکب -

**Compound,** *n.*: ( هند ' چین وغیرہ میں ) اِحاطہ ( جس کے بیچ میں مکان یا کارخانہ واقع هو ) -

**Comprador,** *n.*: ( چین میں ) یورپین تاجر کا دیسی منتظم ' منیب -

**Comprehend,** *v. t.*: اِدراک کرنا ؛ سمجھنا ؛ ذهن یا تصور میں لانا ( کسی شے یا شخص کو ) ؛ شامل کرنا ؛ داخل کرنا ؛ اندر لینا -

**Comprehensible,** *a.*: اِدراک پذیر ؛ قابل فهم ؛ قابل شمول -

**Comprehensibility,** *n.*: اِدراک پذیری -

**comprehensibly,** *adv.*: اِدراک پذیری سے -

**Comprehension,** *n.*: فهم ؛ اِدراک ؛ وہ دماغی قوت جس سے کوئی چیز سمجھ میں آسکے ؛ وسیع الخیالی ؛ جامعیت -

**Comprehensive,** *a.*: مدرکہ ( قوت ) ؛ جامع ؛ وسیع ؛ محیط -

**comprehensively,** *adv.*: جامعیت کے ساتھ -

**comprehensiveness,** *n.*: جامعیت ؛ وسعت -

**Compress,** *v.t.*: ( ۱ ) دبانا ؛ پیلنا ؛ بھینچنا ( هوا وغیرہ ) - ( ۲ ) اِختصار یا ایجاز کرنا ( تحریر' خیالات وغیرہ ) -

**compressive,** *a.*: دبانے والی ( شے ) -

**Compress,** *n.*: گدی ؛ پٹی ؛ بندھن ؛ تر کپڑا ( جو ایسی پٹی سے ڈھکا هو جس پر پانی اثر نہ کرے اور زخم کو خراب هونے سے بچائے ) -

**Compressible,** *a.*: دبنے کے قابل ؛ ایجاز پذیر -

**compressibility,** *n.*: دبنے کی قابلیت ؛ اِیجاز پذیری -

**Compression,** *n.*: دباو ؛ بھچاو ؛ داب ؛ اِنقباض ؛ اِنجماد ؛ اِیجاز ؛ اِختصار -

**compressor,** *n.*: دبانے والا ؛ منجمد کرنے والا ؛ موجز -

**Comprise,** *v.t.*: شامل کرنا ؛ گھیرنا ؛ مشتمل هونا ؛ محیط هونا -

*the house comprises 9 bedrooms*: وہ مکان ۹ خواب گاهوں پر مشتمل هے -

**comprisable,** *a.*: اِشتمال پذیر وغیرہ -

**Compromise,** *n.*: تراضیء طرفین ؛ مصالحت ؛ بین بین کا تصفیہ ( جس میں هر فریق کو تھوڑا بہت دبا کر قضیہ چکایا جائے ) ؛ اعتدال ؛ مصالحت -

**Compromise,** *v. t. & i.* ( آپس کی رضا مندی سے ) جھگڑا چکانا ؛ معاملے کو رفع دفع کردینا ؛ دبا دبو دینا ؛ راضی کرلینا ؛ مصالحت کرنا ؛ ( نادانی سے ) اپنے آپ کو مشتبہ کرانا ؛ اپنے آپ کو یا دوسرے کو جوکھوں یا اِشتباہ میں ڈالنا -

**Comprovincial,** *a. & n.*: هم علاقہ ؛ هم صوبہ ؛ خاص کر اپنے علاقے کا بشپ ( اسقف ) -

**Comptroller (kon-)** *n.*: بعض اِصطلاحات اور الفاظ میں

*C.* of accounts : controller کا غلط اِملا جیسے - دیکھو CONTROLLER -

**Compulsion,** *n.*: جبر ؛ زبردستی ؛ دباو ؛ زور -

**Compulsive,** *a.*: مائل بہ جبر ؛ مجبور کن -

**compulsively,** *adv.*: جبر کرتے هوئے -

**Compulsory,** *a.*: لازمی ؛ جبری -

**compulsorily,** *adv.*: لازمی طور پر ؛ جبری طور پر -

**compulsoriness,** *n.*: جبر ؛ جبریت -

**Compunction,** *n.*: پشیمانی ؛ ندامت ' تاسف ؛ تردد ( کسی فعل کے جواز میں ) -

**compunctious,** *a.*: نادم ؛ متاسف ؛ متردد -

**compunctiously,** *adv.*: تاسف یا ندامت سے ؛ متاسفانہ ؛ نادمانہ -

**Compurgation,** *n.*: ( اِلزام سے ) براَت ؛ بریت ( بذریعۂ حلف ) -

**compurgator,** *n.*: حلفی گواہ ؛ شاهد حلفی -

**compurgatory,** *a.*: قسمیہ یا حلفی (شهادت) -

**Compute,** *v. t.*: گننا ؛ شمار کرنا ؛ حساب کرنا ؛ حساب لگانا -

**computable, computative,** *aa.*: قابل حساب ؛ لایق شمار -

**computation,** *n.*: حساب ؛ شمار ؛ تخمینہ ؛ گنتی -

**Comrade,** *n.*: ساتھی ؛ رفیق ؛ هم دم -

**comradeship,** *n.*: رفاقت -

**Comtism,** *n.*: فرانسیسی فلسفی کومت کا یہ اصول کہ هیں سبب اور علت عال کو چھوڑ کر صرف معلوم اور ثابت شدہ اشیا سے بحث کرنی چاهیے ؛ کومتیت ؛ فلسفۂ واقعیت ؛ ایجابیت -

**comtist,** *n.*: کومت کا مقلد -

**Con,** *v. t.,* **C. over**: یاد کرنا ؛ بر زبان کرنا ؛ حفظ کرنا -

**Con,** *v. t.*: جهاز کو سیدھا چلانا ؛ کھینا -

*conning-tower*: آهن پوش حجرہ ( جنگی جهاز میں نا خدا کا حجرہ جس پر گولی اثر نہ کرسکے ) ؛ گولی روک حجرہ -

*con, prep.*: ( سابقہ ) ساتھ with حرف جار کا مرادف -

**Con-,** *pref.*: ایک لاحقہ جو c, d, f وغیرہ حروف کے الفاظ میں " com " کے مثل لگایا جاتا هے -

**Conacre(-ker),** *n.*: ( آئرستان میں ) جتی هوئی زمین پٹے پر دینا -

*con amore, aav.*: ( اِطالوی زبان میں ) جوش کے ساتھ -

**Conation,** *n.*: ( فلسفہ ) ارادی قوت کو بار بار کام میں لاکر رغبت یا نفرت پیدا کرنا -

**conative** *a.* اسم صفت ' مذکورۂ بالا معنے میں -

**Concatenate,** *v. t.* (اِستعارتاً ) سلسلہ ملانا ؛ کڑیاں ملانا ؛ مربوط کرنا -

**concatenation,** *n.*: سلسلہ بندی ؛ ربط -

**Concave,** *a. & n.*: مجوف ؛ مقعر -

*c.surface* پیالہ نما سطح -

**concavely,** *adv.*: مقعر یا مجوف طور پر -

**concavity,** *n.*: قعر ؛ تقعر -

**Concavo-**: ( ترکیبی جز ) -

*c.-concave* دو رُخا مقعر ؛ دونوں طرف مقعر -

*c.-convex* : محدب مقعر؛ ایک طرف محدب دوسری طرف مقعر -
**Conceal**, *v.t.* : چھپانا ؛ پوشیدہ کرنا ؛ پنہاں کرنا ؛ نہاں رکھنا -
**concealment**, *n.* : چھپانا ؛ پوشیدگی ؛ اِخفا ؛ پردہ داری -
**Concede**, *v.t.* : منظور کرنا ؛ ماننا (حقوق و مراعات) ؛ تسلیم کرنا ؛ قبول کرنا ؛ اِجازت دینا ؛ جائز رکھنا ؛ (کھیل میں) رعایت کرنا ؛ (سوقیانہ) کھودینا ؛ ہارنا (کھیل) -
**Conceit**, *n.* : خود بینی ؛ زعم باطل ؛ خود رائی -
*in one's own c.* : کسی کی ذاتی رائے میں -
*out of c.* : نظر سے گرجانا ؛ بیزار ہو جانا ؛ کوئی دلچسپی باقی نہ رہنا -
**Conceit**, *v.t.* : گمان کرنا ؛ خیال جمالینا (کسی بات کے متعلق) -
**Conceited**, *a.* : خود بین ؛ خود پسند ؛ شیخی باز -
**conceitedly**, *adv.* : خود بینی سے وغیرہ -
**Conceivable**, *a.* : قابل فہم ؛ اِدراک پذیر ؛ سمجھ یا تصور میں آنے والی بات -
**conceivability, conceivableness**, *nn.* : فہم پذیری ؛ ادراک پذیری -
**conceivably**, *adv.* : متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -
**Conceive**, *v.t. & i.* : (۱) نطفہ قبول کرنا ؛ حاملہ ہونا ؛ پیٹ رہنا - (۲) تصور کرنا ؛ خیال کرنا ؛ قیاس کرنا ؛ سوچنا - (۳) بنانا ؛ تشکیل کرنا (کسی مطلب کا خاص پیرائے میں) -
**Concelebrate**, *v.i.* : مل کر مناجات پڑھنا ؛ باجماعت دعا مانگنا ؛ (پادریوں کا) مل کر دعا پڑھنا -
**concelebration**, *n.* : باجماعت دعا خوانی یا مناجات خوانی -
**Concentrate**, *v.t. & i.* : (فوج ، طاقت یا توجہ کا) مجتمع کرنا ؛ مرتکز کرنا ؛ ہمہ تن متوجہ ہوجانا ؛ سمیٹنا ؛ اِکٹھا کرنا ؛ (کیمیا) اِجتماع ، اِرتکاز (کسی سیال کا اِکٹھا ہونا کہ اُس کی قوت بڑھ جائے) -
**concentration**, *n.* : اِجتماع ؛ اِرتکاز ؛ ایک جگہ مجتمع ہونا -
**concentrative**, *a.* : اِجتماعی -
**concentrativeness**, *n.* : اِجتماعیت ؛ مرتکزیت -
**concentrator**, *n.* : مجتمع کرنے والا ؛ مرتکز کن -
**Concentrate**, *v.t. & i.* : ہم مرکز ہونا ؛ ہم مرکز بنانا -
**Concentric**, *a.* : ہم مرکز ؛ متحد المرکز -
*c. fire* : واحد المرکز آتش باری (ایک ہی مقام پر پیہم گولے برسانا) -
**concentrically**, *adv.* : متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -
**concentricity**, *n.* : ہم مرکزیت ؛ وحدت مرکز ؛ اِتحاد مرکز -
**Concept**, *n.* : تصور (جنس اشیا کا) ؛ مافی الذہن ؛ معمول -
**Conception**, *n.* : (۱) خیال ؛ تصور ؛ تشکل (ذہنی) ؛ حمل - (۲) متصور (ذہنی شے) ؛ صورت (ذہنی) ؛ معمول -
**conceptional**, *a.* : خیالی ؛ تصوری -
**Conceptive**, *a.* : تصور کن ؛ خیال ساز -
**Conceptual**, *a.* : خیالی ؛ تصوری ؛ تصور کا -
**Conceptualism**, *n.* : (۱) تصور کیشی ؛ یہ عقیدہ کہ کائنات کا وجود مثل ذہنی تصورات کے ہے - (۲) فلسفۂ کلی عقلی ؛ یہ عقیدہ کہ ذہن غیر مرئی اصطلاحات کے مطابق خیالات پیدا کرسکتا ہے -
**conceptualist**, *n.* : فلسفۂ کلی عقلی کا ماننے والا ؛ تصور کیش -

**Concern**, *v.t.* (*with, in, about, matter, to do*) : (۱) متعلق ہونا ؛ موثر ہونا ؛ لگاو رکھنا ؛ علاقہ رکھنا ؛ سروکار رکھنا ؛ غرض رکھنا - (۲) افسوس ہونا ؛ تشویش یا تعلق خاطر ہونا -
*concerning* : متعلق -
**Concern**, *n.* : (۱) تعلق ؛ لگاو ؛ سر و کار - (۲) تشویش ؛ فکر ؛ پروا - (۳) (تجارتی) کار و بار ؛ کار خانہ - (۴) (عامیانہ) شے -
**Concernment**, *n.* : (۱) کار و بار ؛ معاملہ - (۲) تشویش ؛ فکر - (۳) اہمیت ؛ تعلق خاطر -
**Concert**, *n.* : (۱) رضا مندی ؛ اِتحاد ؛ سنگت ؛ میل ؛ ہم آہنگی ؛ ہم آوازی - (۲) جلسۂ نغمہ و سرود ؛ چوکی ؛ منڈلی -
*c.-grand* : بڑا پیانو جو جلسوں میں بجایا جاتا ہے -
*c.-pitch* : اونچا سر ؛ غیر معمولی مستعدی یا اِستعداد -
**Concert**, *v.t.* : (آپس کے صلاح مشورے سے) طے کرنا ؛ تدبیر نکالنا ؛ صلاح کرنا ؛ مصلحت سوچنا (مل کر) -
**Concerted**, *a.* : متفقہ ؛ طے کردہ وغیرہ ؛ (موسیقی میں) چند حصوں یا وقفوں میں تقسیم یا مرتب کیا ہوا -
**Concertina**, *n.* : ایک قسم کا باجا (جو دونوں ہاتھوں سے دھونکنی کی طرح دبانے سے بجتا ہے) -
**Concerto**(-tshar-), *n.* : کونچیرتو ، ایک قسم کا مزا میری نغمہ -
**Concession**, *n.* : منظوری ؛ رضامندی ؛ رعایت ؛ عطائے حق (افراد یا جماعت کو) ؛ عطائے اراضی -
**concessionary**, *a.* : رعایتی -
**Concession(n)aire**, *n.* : رعایت یافتہ ؛ صاحب مراعات (بالخصوص غیر ملکی) ؛ اِجارہ دار -
**Concessive**, *a.* : رعایت کرنے والا ؛ مائل بہ رعایت ؛ متعلق بہ رعایت ؛ (نحو) ایسا حرف یا فقرہ جو کسی مفروضہ کو ظاہر کرے -
**Concettism**(-tshet-), *n.* : پیچیدہ طرز تحریر (جس میں من گھڑت یا ضلع جگت کا زیادہ اِستعمال ہو) ؛ خیالی اِستعارہ نویسی ؛ پر معما تحریر -
**Conch**(-k), *n.* : گھونگا ؛ سیپ ؛ نرسنگھا ؛ سنکھ ؛ (متروک) نیم مدور گنبد ؛ برج ؛ شہ نشین (جو دالان کے سرے پر بنا ہوا ہو) ؛ جوف گوش ؛ کان کا گُھگا (بیرونی گڑھا) ؛ (سوقیانہ) بہاما کا باشندہ -
**Conchiferous**(-k-), *a.* : (حیوانیات ، ارضیات) کھپریلا ؛ سنگ پشت ؛ (حیوانیات) صدفیہ -
**Conchology**(-k-), *n.* : گھونگوں اور سیپوں کا علم ؛ صدفیات -
**conchological**, *a.* : صدفیاتی -
**conchologist**, *n.* : صدفیات داں ؛ صدفی ؛ صدف شناس -
**Conchy** (-tsh-) *n.* : (عامیانہ) حال کی جنگ یورپ میں فوجی بھرتی کا اُصولی مخالف -
*concierge*, *n.* : (فرانسیسی میں) دربان یا پاسبان -
**Conciliar**, *a.* : مجلس مذہبی سے متعلق ؛ مجلسی ؛ کلیسائی -
**Conciliate**, *v.t.* : (۱) منانا ؛ راضی کرنا ؛ خوش کرنا ؛ دل ہاتھ میں لینا ؛ (کسی کو) ملالینا ؛ اپنا طرف دار بنا لینا - (۲) (مخالف نظریوں کو) ملانا یا متحد کرنا ؛ تاویل کرنا -
**conciliative**, *a.* : صلح کل ؛ مصالحت آمیز -

**conciliator**, *n.* : ثالث بالخیر ؛ بیچ میں پڑ کر صلح کرانے والا۔

**conciliatoriness**, *n.* : ثالثی ؛ مصالحت ؛ صلح کاری -

**conciliatory**, *a.* : مصالحت ساز؛ ملانے والی (بات یا تدبیر) -

**Conciliation**, *n.* : صلح ؛ اِتفاق ؛ اِرتباط؛ مصالحت ؛ میل؛ ملاپ -

*Court of c.* : وہ عدالت جو فریقین کو تصفیۂ باھمی کا موقع دے ؛ عدالت مصالحہ -

**Concinnity**, *n.* : شستگی ( طرز بیان یا اِنشا پردازی کی ) ؛ صفائی ؛ خوبی -

**Concise**, *a.* : مختصر ؛ موجز ؛ ماقل و دل ؛ بلیغ ( تقریر ) طرز بیان یا شخص ) -

**concisely**, *adv.* : بالا ختصار

**conciseness**, *n.* : اختصار ؛ اِیجاز؛ بلاغت -

**Concision**, *n.* : کاٹ چھانٹ ؛ قطع برید ؛ اِختصار -

**Conclave**, *n.* : پوپ کے اِنتخاب کے لیے اساقفہ کا جلسہ ؛ مقام مجلس ؛ جلسہ گاہ ؛ مجلس خاص ( جس میں عام اِجازت نہ ہو ) -

**Conclude**, *v.t. & i.* : ختم کرنا ؛ انجام کو پہنچانا ؛ پورا کرنا ؛ تمام کرنا ؛ نتیجہ نکالنا ؛ تصفیہ کرنا ؛ طے کرنا ؛ تہیہ کرنا -

**Conclusion**, *n.* : (۱) خاتمہ ؛ اِختتام؛ نتیجہ ( آخر)؛ انجام کار ؛ مآل کار - (۲) فیصلہ ؛ تصفیہ ؛ ترتیب ( معاھدۂ امن کی ) ؛ ( منطق ) نتیجہ ( جو صغریٰ اور کبریٰ سے مستخرج ہوتا ھے ) .

*try cc. with* . آزمایش یا مقابلہ کرنا ( کسی فن میں ) -

**Conclusive**, *a.* : تصفیہ کن ؛ قطعی -

**conclusively**, *adv.* : قطعیت کے ساتھ -

**conclusiveness**, *n.* : قطعیت ؛ اِختتامیت -

**Concoct**, *v.t.* : پکانا ؛ بنانا ( کسی مخلوط یا مرکب شے کا؛ جیسے : صابن ، شربت وغیرہ ) ؛ ( جوڑ گانٹھ کر ) بنانا یا مرتب کرنا ؛ گھڑنا ( قصہ ، ثبوت وغیرہ ) -

**concoction**, *n.* : بناوٹ ؛ بناوٹ ؛ گھڑت

**concoctive**, *a.* : گھڑت کی -

**concoctor**, *n.* : بنانے والا ؛ گھڑنے والا -

**Concolorous**, *a.* : ( طبیعیات ) رنگتا ؛ یک رنگ ؛ واحد اللون -

**Concomitance,-cy**, *n.* : لزوم ؛ لازم ملزوم ہونے کی حالت ؛ خاص کر عشائے ربانی میں حضرت عیسیٰ کے جسم و خون کا روٹی اور شراب میں لزوم

**Concomitant**, *a. & n.* : ساتھی ؛ لازم ؛ متلازم ؛ ساتھ یا جوڑ کی چیز -

**concomitantly**, *adv.* : متلا زمانہ -

**Concord**, *n.* : ایکا ؛ میل ؛ اِتفاق ؛ ھم آھنگی ؛ ھم رنگی ؛ اِتحاد ؛ ساز گاری ؛ آشتی ؛ موافقت ؛ مطابقت ؛ مساعدت ؛ ( موسیقی ) ھم آھنگی ؛ تال میل؛ (نحو) مطابقت (جنس و تعداد وغیرہ میں) -

**Concordance**, *n.* : (۱) ربط ؛ توافق ؛ ترتیب ؛ مناسبت ( اشخاص یا اشیا میں ) - (۲) نجوم ؛ ابجد ، ترتیب سے الفاظ یا مضامین کی فہرست ( متن کتاب کے حوالوں کے ساتھ ) ؛ مکمل اِشاریہ -

**Concordant**, *a.* : موافق ؛ مطابق ؛ ھم رنگ ؛ (موسیقی) ھم آھنگ ؛ ملا ہوا ؛ سریلا -

**concordantly**, *adv.* : سر ملائے ہوئے ھم آھنگی سے -

**Concordat**, *n.* : عہد ؛ پوپ کا معاھدہ ( کسی دنیاوی حکومت سے ) ؛

نامہ ؛ قرار داد -

**Concourse**, *n.* : بھیڑ ؛ مجمع ؛ جمگھٹا ؛ جماو ؛ اِجتماع ( اشیا کا ) -

**Concrescence**, *n.* : ھم رستگی ؛ ایک ساتھ اُگنا ؛ ھم دمیدگی -

**Concrete**, *a. & n.* : (۱) ( نحو ) مادی - (۲) محسوس ؛ موجود ( فی الخارج یا مادی صورت میں ) ؛ حقیقی ؛ جامد ؛ ٹھوس ؛ پختہ ؛ بستہ - (۳) کنکریٹ ؛ کنکر اور سیمنٹ کا مرکب ؛ کنکر ؛ گچ -

**concretely**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Concrete**, *v.t. & i.* : منجمد کرنا ؛ گچ کرنا ؛ کنکریٹ سے چننا؛ ٹھوس کرنا -

**Concretion**, *n.* : اِنجماد ؛ جمود ؛ بستگی ؛ ٹھوس پن ؛ ( طب ) پتھری ؛ سنگ مثانہ ؛ ( ارضیات ) صلابت اعضا ؛ حجریت ؛ تحجر ؛ جمود ذرات ؛ تھپیا ( ٹھوس ذروں کا جم کر ایک جسم ہو جانا ) -

**concretionary**, *a.* : ٹھوس ؛ جامد ؛ ذرہ بستہ -

**Concubinage**, *n.* : ناجائز تعلق؛ آشنائی -

**Concubinary**, *a. & n.* : (۱) داشتہ پن ؛ مد خولیت ؛ حرم گشتگی - (۲) مد خولہ ، آشنا یا داشتہ کا ؛ ( اولاد ) انجب ؛ مولا زادہ ( مولا زادی ) ؛ لونڈی بچا -

**Concubine**, *n.* : داشتہ ؛ مد خولہ ؛ خواص ( یورپ کے لوگ غیر قوموں کی دوسری ، تیسری بیوی کو بھی اِسی لفظ سے یاد کرتے ھیں ) -

**Concupiscence**, *n.* : مستی ؛ نفسانی خواھش ؛ شہوت -

**Concupiscent**, *a.* : مست ؛ شہوت پرست ؛ سخت خواھش مند ؛ بندۂ خواھش -

**Concur**, *v.i.* (-rr-) : (۱) مطابق ہونا ( واقعات کا ) ؛ ایک ساتھ واقع ہونا - (۲) باھم ہونا ؛ متفق الرائے ہونا - (۳) ساتھ کام کرنا ؛ موافقت کرنا ؛ شرکت کرنا -

**concurrence**, *n.* : اِتفاق رائے ؛ مطابقت ؛ ھم وقتی ؛ ایک ساتھ -

**Concurrent**, *a. & n.* : (۱) متفق ؛ ھم رائے ؛ مطابق ؛ ساتھ ساتھ چلنے والا ( جیسے خطوط متوازی ) - (۲) بہ یک وقت واقع ہونے والا یا موجود؛ متلازم - (۳) پے بہ پے؛ پیہم ؛ متصل ؛ مسلسل -

*c. lease* : مسلسل یا متصل پٹا ؛ تعہد متصل ( جو پہلے کی میعاد ختم ہونے سے قبل تحریر کر دیا جائے ) -

*c. fire insurance* مشترک بیمہ (جس کی ذمہ داری مختلف کمپنیوں پر عائد ہوتی ھے ) -

**concurrently**, *adv.* : بالا تصال ؛ ساتھ ساتھ وغیرہ -

**Concuss**, *v.t.* : صدمہ پہنچانا ؛ جھنجوڑنا ؛ دھکا دینا ؛ زور سے ہلانا؛ ( اِستعارتاً ) مضطرب کرنا ؛ دھمکی دینا ؛ دباو ڈالنا

**Concussion**, *n.* : دھکا ؛ چوٹ ؛ صدمہ ؛ ( جراحی میں ) دماغی صدمہ ؛ سر کی چوٹ -

*c.-bellows* : خود کار دھونکنی ( جو باجے میں از خود چلتی ھے ) -

*c.-fuse* : پلیتہ ؛ فتیلہ ؛ چوٹ بتی ( جو ضرب لگانے سے آگ لیتی ھے ) -

---

**Condemn**, *v.t.* : (۱) برا بھلا کہنا؛ عیب لگانا ؛ ملامت کرنا ؛ قصوروار ٹھیرانا ؛ مجرم قرار دینا - (۲) خلاف فیصلہ دینا ؛ سزا سنانا ؛ موت کا حکم سنانا- ناکارہ کرنا ؛ رد کرنا ؛ نکما بنا دینا - (۳) ضبطی

کا حکم دینا -

**condemnable,** *a.* : قابل رد ؛ لائق تعزیر وغیرہ -

**Condemnation,** *n.* : ( ۱ ) سزا یا قصاص کا حکم سنانا - ( ۲ ) وجہ سزا ؛ موجبات سزا - ( ۳ ) ملامت - ( ۴ ) ضبطی -

**Condemnatory,** *a.* : تعزیری ؛ پر ملامت ؛ اعتراض آمیز ؛ ملامت آمیز -

**Condense,** *v. t. & i.* : بستہ کرنا ؛ منجمد کرنا ؛ جمانا ؛ کثیف کرنا ؛ ( روشنی کی شعاعوں کو ) مجتمع کرنا ؛ ( برقی قوت کو ) یکجا کرنا ؛ سمیٹنا ؛ مجتمع کرنا ؛ مرتکز کرنا ؛ ( گیس یا بھاپ سے ) سیال بنا دینا ؛ ( مطالب کا ) ایجاز کرنا ؛ ( چند لفظوں میں ) مختصر کردینا ؛ ( استعارتاً ) عطر کھینچ لینا -

**condensability,** *n.* : انجماد پذیری وغیرہ -

**condensable,** *a.* : انجماد پذیر ؛ قابل تکثیف -

**condensation,** *n.* : انجماد ؛ تکثیف ؛ بستگی ؛ تکاثف ؛ منجمد کیفیت -

**Condenser,** *n.* : آلۂ تکثیف ؛ بھاپ کے کثیف ہونے کا خانہ ( انجن میں ) -

**Condescend,** *v. i.* : فروتنی کرنا ؛ جھکنا ؛ انکسار یا تواضع کرنا ؛ ( چھوٹوں سے ) اتفاق کرنا ( رائے سے ) -

*c. upon* : ( اسکاچستان کے محاورے میں ) تخصیص کرنا ؛ جزئیات بتانا -

**Condescending,** *a.* : ( ۱ ) منکسر ؛ با اخلاق ؛ متواضع - ( ۲ ) ملتفت ؛ شفیق ؛ مائل بہ سر پرستی ؛ کرم فرما

**condescendingly,** *adv.* : متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Condescension,** *n.* : انکسار ؛ اخلاق ؛ تواضع ؛ التفات ؛ شفقت ؛ کرم فرمائی ( چھوٹوں پر ) -

**Condign,** *a.* : مناسب حال ؛ واجبی ( سزا ، انتقام وغیرہ ) -

**condignly,** *adv.* : متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Condiment,** *n.* : مسالا ؛ چاشنی ؛ چٹنی ؛ اچار -

**condimental,** *a.* : مسالے دار ؛ چٹ پٹا -

**Condition,** *n.* : ( ۱ ) حالت ؛ احوال ؛ کیفیت ؛ طور - ( ۲ ) شرط ؛ قرار ؛ اقرار ( وہ چیز جس کے پورا ہونے پر کسی دوسری چیز کا انحصار ہو ) - ( ۳ ) جملۂ شرطیہ - شادی کرنا -

*change* one's *c.* : شادی کرنا -

*in c.* : اچھے ( ٹھیک ) حال میں -

*out of c.* : برے حال میں -

*on c. that* : اس شرط پر کہ ؛ بشرطیکہ -

**Condition,** *v.t.* : شرط لگانا ؛ شرط عائد کرنا ( کسی کام کے کرنے پر ) ؛ کسی شرط پر راضی ہونا ؛ عہد پیماں کرنا ؛ ( تجارت ) مال کی حالت جانچنا ؛ پرتا لنا -

*the size is conditioned by the requirements* : عرض و طول کا انحصار ضروریات پر ہے -

*the two things c. each other* : دونوں چیزیں لازم و ملزوم ہیں -

*they c. the universe anew* : یہ لوگ کائنات پر نئی نئی شرطیں لگاتے ہیں -

**Conditional,** *a. & n.* : شرطیہ ؛ مشروط ؛ قائد مالفعہ ؛ منحصر -

*c. clause* : جملۂ شرطیہ -

*c. conjunction* : حرف شرط -

*c. word* : کلمۂ شرط -

**conditionality,** *n.* : مشروطیت ؛ حصریت -

**conditionally,** *adv.* : بالشرط ؛ مشروط طور پر -

**Conditioned,** *a.* : ( ۱ ) کسی خاص حالت میں - ( ۲ ) مقید ؛ مکلف -

*ill c* : بری حالت میں -

*well-c.* : اچھی حالت میں -

**Condolatory,** *a.* : تعزیتی ؛ ہمدردانہ ؛ متاسفانہ -

**Condole,** *v. i.* : ماتم پرسی کرنا ؛ پرسا دینا ؛ تعزیت کرنا ؛ ہمدردی کرنا -

**condolence,** *n.* : پرسا ؛ ماتم پرسی ؛ تعزیت وغیرہ -

*condominium,* *n.* : مشترک حکومت ؛ مشترک نگرانی ( کسی ملک پر ، دو یا زیادہ سلطنتوں کا مل کر نگرانی کرنا ) -

**Condone,** *v.t.* : معاف کرنا ( قصور ، خاص کر infidelity ازدواجی معاہدے کی خلاف ورزی کو ) ؛ نظر انداز کرنا ( قصور یا افعال کا ) ؛ چشم پوشی یا اغماض کرنا ؛ تلافی کرنا ؛ عوض کرنا ( کسی قصور کا ) -

**condonation,** *n.* : معافی وغیرہ -

**Condor,** *n.* : جنوبی امریکا کا ایک بڑی قسم کا گدہ یا کرگس -

*California C.* : کیلیفورنیا کا بڑا گدہ یا کرگس -

*condottiere*(-tyari) *n.* (pl.-*ri*, pron.-*re*) : کرائے کی فوج کا سردار ؛ پیشہ ور سپہ سالار ( جو محض روپے کی خاطر اپنی جمعیت سمیت کسی فریق جنگ کا شریک ہو جائے ) -

**Conduce,** *v.i.* : رجوع ہونا ؛ مائل ہونا ؛ رہ نما ہونا ( واقعات کا کسی خاص نتیجے کی طرف ) باعث ہونا ؛ ممد ہونا ( کسی نتیجے تک پہنچانے میں ) -

**conducive,** *a.* : راجع ؛ مائل ؛ ممد ؛ باعث -

**conduciveness,** *n.* : رجوع ؛ میلان -

**Conduct,** *n.* : ( ۱ ) رہ نمائی ؛ رہ بری ؛ انصرام - ( ۲ ) ( کار و بار وغیرہ کے چلانے کا ) طریقہ ؛ طور ؛ طرز - ( ۳ ) چال چلن ؛ اطوار ؛ راہ و روش ؛ طور طریقہ ؛ چلن ( خاص کر اخلاقی حیثیت سے ) -

*c.-money* : طلبانہ ( گواہ کے مصارف سفر ) -

**Conduct,** *v.t.* : رہ نمائی کرنا ؛ رہبری کرنا ؛ سیادت کرنا ؛ سپہ سالاری کرنا ؛ ( باجے یا گانے کے متعلق ) ہدایت کرنا ؛ ( کار و بار کا ) انتظام کرنا ؛ اہتمام کرنا ؛ عمل کرنا ؛ طرز عمل اختیار کرنا ؛ ( طبیعیات ) ایصال ( حرارت ) کرنا -

**Conductible,** *a.* : موصل ( یا کبھی کبھی ) ایصال پذیر ( حرارت ) -

**conductibility,** *n.* : ایصال کی قابلیت -

**Conduction,** *n.* : ایصال یا نقل ( حرارت ) ؛ رسائی ( کسی سیال یا پانی کی ) -

**conductive,** *a.* : ایصالی ؛ رساں ؛ ناقل -

**conductivity,** *n.* : ایصالیہ ؛ ناقلیت -

**Conductor,** *n.* : ( ۱ ) رہ نما ؛ رہبر ؛ اگوا ؛ پیش رو ؛ منتظم ؛ ( ناچ یا باجے کا ) مہتمم ؛ استاد ؛ پکھاوجی ؛ ( کرائے کی گاڑیوں کا ) چلانے والا ؛ گاڑی بان ؛ ٹریم بان - ( ۲ ) موصل ؛ ناقل ( حرارت وغیرہ ) ؛ موصل ؛ برق کش ( وہ تار یا کلس

جس سے پھلی عمارت کو نقصان پہنچائے بغیر زمین میں اُتر جاتی ھے ) -

**conductorship**, *n.* : خدمت رہ نمائی وغیرہ -

**conductress**, *n.* : CONDCUTOR کا اِسم مونث -

**Conduit**, *n.* : نالی یا نل ( جو سیال اشیا کو منتقل کرے ) -

**Conduplicate**, *a.* : لمبا لمبا تہ کیا ھوا -

**Condyle** *n.* : ( تشریح ) قفلی یعنی ھڈی کا وہ گول سرا جو دوسری ھڈی ( حفرہ ) میں جوڑ پر پھنسا ھوا ھوتا ھے -

**condyloid**, *a.* : قفلوی -

**Cone**, *n.*, & *v.t.* & *i.* : (۱) مخروطہ ؛ مخروط ؛ مخروط مستدیر ؛ ھرم ؛ صنوبر وغیرہ کا ( پھل ) - (۲) ایک آبی جانور ( کونوس ) کا مخروطی خول یا گھونگا ؛ کوکلا - (۳) طوفان نما ( ایک مخروطی شکل کا آلہ جو آندھی اور مینہ کا آنا بتاتا ھے ) - (۴) مخروط بنانا ؛ مخروط ( پھل ) بننا یا اُگنا -

*cones* : ( جمع ) (میدے یا باریک آٹے کی ) بزکی خشکی ( جسے روٹی کے اوپر برک دیتے ھیں ) -

**Coney** : دیکھو CONY -

**Confab**, *n.*, & *v.i.* : دیکھو CONFABLUATION -

**Confabulate**, *v.i.* : باتیں کرنا ؛ بات چیت کرنا ؛ گفتگو کرنا -

**confabulation**, *n.* : گفتگو ( بے تکلف ) ؛ بات چیت -

**confabulatory**, *a.* : بات چیت کا سا -

**Confection**, *n.*, *v.t.* : (۱) ملانا ؛ مخلوط کرنا ؛ مرکب ' خاص کر مٹھائی ؛ شیرینی ؛ مربا ؛ حلوا - (۲) بنانا ؛ تیارکرنا -

**confectionary**, *a.* : لباس خاص کر زنانہ لباس کی تیار شدہ چیز -

**Confectioner**, *n.* : حلوائی ؛ مربا ساز ؛ کیک بنانے والا -

**confectionery**, *n.* : حلوائی کا پیشہ ؛ حلوائی گری ؛ حلوائی خانہ ؛ حلوائی کی دکان ؛ اشیاے حلوائی ؛ مٹھائیاں ؛ حلویات -

**Confederacy**, *n.* : اِتحاد ؛ ایکا ؛ سازش ؛ تعاھد ؛ ( متحد افراد یا ریاستوں کا ) جتھا ؛ جیسے *Southern C.* -

**Confederate**, *a.* & *n.* : متحد ؛ امریکا کی معاھد ریاستیں ( جنھوں نے ۵ - ۱۸۶۰ ع میں امریکی اتحاد سے الگ ھوکر اپنا جتھا الگ باندہ لیا ) ؛ شریک کار یا حلیف ( خاص کر برے معنوں میں ) -

**Confederate**, *v.t.* & *i.* : ( کسی شخص ' ریاست یا اپنی ذات کو ) اِتحاد میں شریک کرنا -

**confederation**, *n.* : (۱) گروہ ؛ جتھا ؛ گروہ بندی ؛ جتھے بندی ؛ ( ۲ ) حلفاء ؛ متحد ریاستیں ( جو اندرونی معاملات میں آزاد ھوں ) -

*confer*, *v.* (imperat. abbr. *cf.*) : مقابلہ کرو ' ( کتاب وغیرہ کا حوالہ دیتے وقت لکھتے ھیں جیسے عربی میں " راجع " ) -

**Confer**, *v.t.* & *i.* (-rr-). (*on*) : خطاب ' ڈگری وغیرہ عطا کرنا ' مرحمت کرنا

*c. with* : گفتگو کرنا ؛ مشورہ کرنا ؛ صلاح کرنا -

**conferment**, *n.* : عطا ؛ مرحمت ؛ شورہ -

**conferrable**, *a.* : قابل عطا وغیرہ -

**Conference**. *n.* : (۱) مشاورت ؛ مشاورت کا جلسہ ؛ کانفرنس - (۲) ویسلین فرقے کا سالانا جلسہ -

**conferential**, *a.* : مشاورتی ؛ قابل صلاح ( معاملات ) -

**Confess**, *v.t.* & *i.* : قبول کرنا ؛ اِقرار کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ اِقبال کرنا ( باقاعدہ گناھوں کا اعتراف کرنا خصوصاً پادری کے سامنے ) ؛ توبہ ؛ استغفار ( مسیحی طریق کے مطابق ) -

**confessant**, *n.* : مقر ؛ معترف ( گناہ ) -

**confessedly**, *adv.* : بہ اِقرار ؛ معترفانہ -

**Confession**, *n.* : اقبال اِقرار ؛ اِعتراف ؛ اِیجاب ( قصور ' واقعے وغیرہ کا ) - (۲) وہ بات جس کا اعتراف کیا گیا ھو - (۳) ( اگلے زمانے میں ) معترف گناہ کی قبر ( کو بھی کہتے تھے ) -

*c. of faith* : اِقرار مذھب ؛ اِظہار عقیدہ -

*auricular c.* : کسی کے سامنے گناھوں کا اعتراف ؛ توبہ -

**confessionary**, *a.* : گناھوں کے اعتراف سے متعلق -

**Confessional**, *a.* & *n.* : (۱) اِقراری ؛ اِقبالی ؛ اِیجابی - (۲) وہ کرسی یا نشستگاہ جہاں بیٹھہ کر پادری اِقرار گناہ سنتا ھے -

**Confessionist**, *n.* : معتقد ؛ مومن ( خاص کر لوتھری عقیدے کا ) -

**Confessor**, *n.* : (۱) مقر ؛ معترف ؛ مجیب - (۲) راسخ العقیدہ ؛ صاحب اِستقامت ( جس نے اِقرار مذھب کی وجہ سے شہادت کے سوا ھر قسم کی ایذا برداشت کی ھو ) -

*The C.* : ایڈورڈ سوم شاہ اِنگلستان -

*the C.* : پادری ( جو اعتراف گناہ سنتا ھے ) -

**Confetto**, *n.* ( usu. in pl.-*ti* ) : مٹھائی کے نقل ؛ رنگین کاغذ کی ٹکلیاں وغیرہ ( جو نو روز اور شادی وغیرہ میں ایک دوسرے پر پھینکتے ھیں ) -

**Confidant**, *n.* ( fem.-*ante*, pron.-ant ) : خانگی ( خصوصاً محبت کے ) معاملات کا معتمد علیہ ؛ ھم راز ؛ محرم ؛ دم ساز -

**Confide**, *v.t.* & *i.* ( *in*, *to* ) : (۱) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا ؛ اعتبار کرنا - (۲) راز دار بنانا - (۳) حوالے کرنا ؛ تفویض کرنا -

**Confidence**, *n.* : (۱) پورا بھروسا ؛ اعتماد - (۲) زعم ' داعیہ ؛ اعتماد علی النفس ؛ جسارت ؛ دلاوری ؛ بے باکی - (۳) ھم رازی ؛ رازداری ؛ تفویض ؛ امر مفوضہ -

*c. trick* : فریب ؛ جل ؛ جھانسا ؛ پھسلاوا ؛ عیاری سے دوسروں پر اعتبار جمانا -

**Confident**, *a.* & *n.* : (۱) بھروسا کرنے والا ؛ معتمد ؛ متیقن (۲) جری ؛ بے باک ؛ صاحب داعیہ ؛ ھم راز ؛ محرم ؛ دم ساز ؛ راز دار -

**confidently**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Confidential** (-shl), *a.* : (۱) راز میں ؛ بصیغۂ راز ( تحریراً یا تقریراً ) - (۲) رازداں ؛ واقف اسرار ؛ محرم راز - (۳) راز کے کام کرنے والا ( ملازم ) -

**confidentiality** (-shi-), *n.* : رازدانی ؛ رازداری -

**confidentially**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**confidentialness**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Configuration**, *n.* : ترتیب اجزا ؛ ھیئت ؛ وضع ؛ ( ھیئت ) ستاروں کی مخصوص وضع و ترتیب ؛ اجرام فلکی ( مثلاً : قمر ' سیاروں وغیرہ ) کے مقامات متقابلہ -

**Configure**, *v.t.* : شکل دینا ؛ تشکیل کرنا -

**Confine**, *n.* : سرحد ؛ حد اخیر ' ( اِستعارتاً ) حد فاصل ( دو قسم کے خیالات میں ) -

**Confine**, *v.t.* & *i.* ( *within*, *to* ) : (۱) ( شخص ' شے ' خود کو )

روکنا یا روک رکھنا؛ حد سے باہر نہ ہونے دینا: حد سے تجاوز نہ کرنے دینا ؛ حدود میں رکھنا - (۲) قید کرنا ؛ مقید کرنا - (۳) صاحب فراش ہونا ؛ زچہ خانے میں ہونا -

c. *with* : ( شاذ ) ملحق ہونا -

**Confinement,** *n.* : ( ۱ ) قید ؛ بند ؛ روک - ( ۲ ) زچگی ؛ صاحب فراشی - ( ۳ ) حد -

**Confirm,** *v.t.* (*in*) : ( ۱ ) ( طاقت ' شخص ' قبضے کو ) پکا کرنا ؛ مضبوط کرنا ؛ مستحکم کرنا ' تقریت دینا ؛ جمانا - ( ۲ ) توثیق کرنا ؛ منظوری دینا ( صلح ' قبضے ' خطاب کی ) یا برقرار رکھنا ؛ ( بیان یا شہادت کی ) تصدیق کرنا - ( ۳ ) ( کسی شخص کو اُس کی عادت یا رائے میں ) پختہ کردینا ؛ قائم کرنا ؛ پختہ کرنا - ( ۴ ) عیسائی بچوں کی دینی تلقین و توثیق کی رسم ادا کرنا -

*confirmed* : پکا ؛ سخت ؛ ( مرض کے لیے ) کہنہ ؛ مزمن -

**confirmative,** *a.* : تصدیق کنندہ ؛ قوت رساں -

**confirmatively,** *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**confirmatory,** *a.* : تصدیقی -

**confirmee,** *n.* : توثیق ' تصدیق ' خطاب یافتہ وغیرہ -

**Confirmation,** *n.* : ( ۱ ) اثبات ؛ استقلال ؛ تائید ؛ استحکام؛ برقراری ؛ بحالی ؛ تصدیق ؛ توثیق ؛ منظوری - ( ۲ ) عیسائی بچوں کے سن شعور کو پہنچنے پر ان کو عیسوی دین کی تعلیم و تلقین کی رسم -

**Confiscate,** *v.t.* : ضبط کرنا ؛ قرق کرنا -

**confiscable,** *a.* : قابل ضبطی -

**confiscator,** *n.* : ضبط کرنے والا ؛ قرق امین -

**confiscatory,** *a.* : ضبطی کا -

**Confiscation,** *n.* : ضبطی ؛ قرقی ؛ ( عام محاورے میں ) قانون کے پردے میں لوٹ ؛ قانونی حیلے سے لوٹنا -

**Conflagration,** *n.* : آگ ؛ آتش زدگی -

**Conflation,** *n.* : مخلوط کرنا ؛ یک جا کرنا ( خاص کر مختلف عبارتوں کا ) -

**Conflict,** *n.* : لڑائی ؛ آویزش ؛ تصادم ؛ مجادلہ -

**Conflict,** *v.i.* (*with*) : لڑنا ؛ ٹکرانا ؛ ٹکر کھانا ؛ بھڑنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ آویزش یا مجادلہ ہونا -

**confliction,** *n.* : مجادلہ ؛ تخالف ؛ مخالفت -

**Confluent,** *a.* & *n.* : ساتھ بہنے والے ؛ ہم رو ؛ سنگمی ( ندی ' چشمے ' سڑک وغیرہ ) -

*c. smallpox* : مسوریا چیچک -

**confluence,** *n.* : سنگم ؛ ملنے کی جگہ -

**Conflux,** *n.* : جوڑ ؛ میل ؛ ہم روی ؛ اجماع -

**Conform,** *v. t.* & *i.* (*to*) : ( ۱ ) کسی نمونے کے مطابق بنوانا یا بنانا ؛ مطابق یا موافق کرنا - ( ۲ ) ماننا ؛ اطاعت کرنا ؛ تعمیل یا پیروی کرنا - ( ۳ ) عادی ہونا ؛ خوگر ہونا -

**conformance,** *n.* : تطبیق ؛ تعمیل ؛ پیروی ؛ تطابق -

**Conformable,** *a.* : مشابہ ؛ مطابق ؛ خوگر ؛ تربیت پذیر ؛ اصلاح پذیر -

**conformability,** *n.* : مطابقت ؛ تربیت پذیری -

**conformably,** *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conformation,** *n.* : ( ۱ ) ترکیب ؛ بناوٹ ؛ ڈھانچا ؛ ڈھنگ - ( ۲ ) خوگری ؛ امتثال -

**Conformist,** *n.* : کلیسائے انگلستان کا پیرو یا مقلد -

**Confirmity,** *n.* : ( ۱ ) مشابہت ؛ میل ؛ موافقت ؛ مطابقت ؛ تطابق - ( ۲ ) امتثال ؛ تعمیل ؛ پیروی -

**Confound,** *v.t.* : ( ۱ ) درہم برہم کرنا ؛ گڈ مڈ یا بے ترتیب کرنا ؛ پریشان یا حیران کرنا - ( ۲ ) نا کام کرنا ؛ زک دینا ؛ ( منصوبوں اور اُمیدوں کو ) خاک میں ملانا ؛ ( اِنجیل کی اصطلاح ) شرمندہ کرنا ؛ شرم دلانا ؛ شرمانا -

*c.it* : ناس جائے ؛ خدا ستیاناس کرے -

**confoundedly,** *adv.* : گڈ مڈ کر کے وغیرہ -

**Confraternity,** *n.* : مواخات ؛ ( خاص کر مذہبی وغیرہ ) جماعت ؛ گروہ ؛ برادری -

*confrere, n.* : ہم پیشہ ؛ رفیق یا رکن ؛ ( علمی مجالس میں ) ہم رتبہ ؛ ہم منصب -

**Confront,** *v.t.* : ( ۱ ) روبرو ہونا ؛ مقابل ہونا ؛ مقابلہ کرنا ؛ سامنا کرنا - ( ۲ ) ( مشکلات یا مخالفت سے ) دوچار ہونا ؛ سابقہ پڑنا - ( ۳ ) سامنے لے آنا ؛ مقابلہ کرادینا ( ملزم کا ) - ( ۴ ) ( اشیا کا ) آمنے سامنے لانا ؛ مقابلہ کرنا ؛ ٹکرانا

**confrontation.** *n.* : مقابلہ ؛ آمنے سامنے ہونا -

**Confucian,** *a.* & *n.* : کنفوشیس کا پیرو ؛ کنفوشی -

**confucianism,** *n.* : کنفوشیت ؛ کنفوشی مذہب -

**Confuse,** *v.t.* : ( ۱ ) ابتر کردینا ؛ درہم برہم کردینا ؛ خلط مبحث کردینا ؛ پریشان کرنا ؛ بے ترتیب یا گڈ مڈ کرنا - ( ۲ ) شرمندہ کرنا ؛ جھینپانا -

**confusedly,** *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**confusedness,** *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Confusion,** *n.* : گڑ بڑ ؛ ابتری ؛ پراگندگی ؛ انتشار ؛ اُلجھن ؛ برھمی ؛ پریشانی ؛ ھنگامہ ؛ افرا تفری -

c. ! : ایک طرح کا کوسنا یا بد دعا -

*c. worse confounded* : پہلے سے زیادہ خرابی ' بد تری -

*drink c. to* : ( کسی کی ) بربادی کا جام پینا -

**Confute,** *v.t.* : ( ۱ ) ( کسی کو ) خطا وار ثابت کرنا - (۲) (استدلال کو) غلط ثابت کردینا -

**confutation,** *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

*conge* (konzha), Congee (-ji), *n.* : ( ۱ ) ( فرانسیسی ) برطرفی ' موقوفی ( دفعۃً ) - ( ۲ ) ( قدیم ) تسلیم ؛ کورنش ' خاص کر رخصت کے وقت -

*conge d' elire* : اُسقف کے انتخاب کی شاہی اجازت -

**conge,-gee,** *v.t.* & *i.* : رخصت کرنا یا ہونا -

**Congeal,** *v. t.* & *i.* : جمنا یا جمانا ؛ یخ بستہ کرنا یا ہونا ؛ منجمد کرنا ( سیال اشیا کا ) -

**congealable,** *a.* : قابل انجماد -

**congealment,** *n.* : عمل انجماد -

**Congelation,** *n.* : ( ۱ ) جماوٹ ؛ انجماد ؛ بستگی - (۲) منجمد ( شے ) ؛ انجمادیت -

**Congener,** *n.* & *a.* : ہم جنس ؛ ہم قسم ؛ متحد النوع -

**Congeneric**; *a.* : - هم جنس ؛ هم قوم ؛ هم قسم ؛ متحد الاصل

**Congenerous**, *a.* : هم نوع ؛ (شاذ) هم خاندان -

*c. muscles* : متحد العمل اعصاب -

**Congenial** *a.* (*with, to*) : (۱) (اشخاص یا مزاج وغیرہ) هم مزاج ؛ هم رنگ ؛ هم درد - (۲) موافق ؛ مناسب (حال) ؛ پسندیدہ ؛ خوش گوار -

**congeniality** *n.* : هم رنگی ؛ موافقت وغیرہ -

**congenially**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Congenital**, *a.* : پیدائشی ؛ مادر زاد ؛ آبائی ؛ طبعی ؛ خلقی (خصوصاً بیماری ' عیوب وغیرہ) -

**congenitally**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conger** (-ngg-), *n.* : بڑی بام (مچھلی) ؛ سمندری بام -

**Congeries** (-j-), *n.* : ڈھیر ؛ تودہ ؛ مجموعہ ؛ ذخیرہ -

**Congest** (-j-), *v.i. & t.* : بھرنا ؛ ٹھس جانا ؛ جمع ہو جانا ؛ جماو ہونا ؛ (خاص کر خون کا کسی رگ میں) انجماد ؛ اشتداد یا غلبہ ہونا ؛ (طب) اختناق دم ہونا -

**congestive**, *a.* : اختناقی یا دموی (امراض وغیرہ) -

**Congestion**, *n.* : اشتداد ؛ انجماد ؛ اختناق ؛ (استعارتاً) کثرت آبادی ؛ بھیڑ بھاڑ (مسافروں وغیرہ کی) -

**Conglobate**, *v.t.& i.*, & *a.* : (۱) گولانا (ج) ؛ گول یا مدور بنانا - (۲) گول ؛ مدور ' گیند کا سا -

**conglobation**, *n.* : تدویر ؛ استدارت ؛ مدوریت -

**Conglobe**, *v.t. & i.* : (مثل سابق) مرادف CONGLOBATE -

**Conglomerate**, *a. & n.* : گول تودے یا ڈھیر کی شکل میں جمع کیا ہوا ؛ (ارضیات) تحجر ؛ تراکم ؛ ذروں کا پانی میں بیٹھ کر جمنا یا پتھر بن جانا ؛ رکمہ -

**Conglomerate**, *v.t. & i.* : ڈھیر کرنا ؛ گول ڈھیر چننا ؛ ڈھیر ہو جانا -

**conglomeration**, *n.* : ڈھیر ہونا ؛ تجمع ؛ رکام -

**Conglutinate**, *v.t. & i.* : آپس میں چپک جانا ؛ چسپیدہ ہو جانا (گوند یا سریش سے) -

**conglutination**, *n.* : چسپیدگی ؛ التصاق -

**Congou**, *n.* : (چین کی) کالی چاے -

**Congratulate**, *v.t.* : " مبارک باد " کہنا ؛ تہنیت ادا کرنا ؛ مبارک باد (یا مبارک بادی) دینا -

*c. oneself* : اپنے آپ کو خوش نصیب خیال کرنا -

**congratulant**, *a. & n.* : تہنیت خوان ؛ مبارک باد دینے والا -

**congratulative, cogratulatory**, *aa.* : تہنیت آمیز ؛ مبارک باد کا ؛ تہنیتی -

**congratulator**, *n.* : تہنیت گزار -

**Cogratulation**, *n.* : تہنیت ؛ مبارک بادی ؛ مبارک باد ؛ مبارکی -

**Congregate**, *v.t. & i.* : اکٹھا کرنا ؛ جمع کرنا یا ہونا (اشخاص کا) ؛ ڈھیر لگانا (چیزوں کا) -

**Congregation**, *n.* : (۱) سبھا ؛ انجمن ؛ مجلس (۲) اراکین جامعہ کا عام اجتماع - (۳) (بائبل) بنی اسرائیل (بحالت سرگردانی) - (۴) مجمع جو کسی قومی غرض کے لیے جمع ہوا ہو - (۵) عبادت گزاروں کا مجمع یا جماعت - (۶) اساقفہ کی مستقل مجلس -

*C. of Saints, the wicked, & c.* : (بائبل) زمرۂ ابرار و اشرار وغیرہ -

**Congregational**, *a.* : - جماعت سے متعلق ؛ اجتماعی ؛ با جماعت

**Congregationalism**, *n.* : کلیسا کی خود مختاری (اپنے معاملات میں) -

**congregationalist**, *n.* : کلیسائی خود مختاری کا حامی -

**congregationalize**, *v.t.* : کلیسا کو اندرونی اختیارات دے دینا -

**Congress**, *n.* : (۱) (نائبین یا مبعوثین کی) مجلس ؛ سبھا ؛ انجمن ؛ کانگریس (خصوصاً معاملات ملکی کی) - (۲) امریکا کی مجلس ملکی یا جمہوری -

*C.-man* : رکن مجلس ؛ رکن کانگریس -

**Congressional**, *a.* : مجلس کا ؛ مجلسی ؛ انجمن سے متعلق -

**Congreve**, *a. & n.* : ایک شخص جس کے نام سے " کانگریو دیا سلائی " اور " کانگریو خدنگہ " موسوم ہیں -

**Congruence**, -**cy**, *n.* : توافق ؛ اتحاد ؛ مناسبت (باہمی) -

**Congruent**, *a.* (*with*) : مناسب ؛ موزوں ؛ موافق -

**Congruous**, *a.* : - موافق ؛ مناسب ؛ شایاں ؛ موزوں ؛ مجانس -

**congruity**, *n.* : موزونیت ؛ مجانست -

**congruously**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conic**, *a. & n.* : مخروطی شکل ؛ مخروط ؛ ہرم -

*c. section* : تراش مخروطی -

**conical**, *a.* : مخروطی -

**conically**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**conicalness**, *n.* : مخروطیت -

**Conico-** : (ترکیبی جز) مخروط نما ؛ مخروطیت پذیر ؛ مائل بہ مخروطیت جیسے : (c.-cylindricall) -

**Conifer**, *n.* : صنوبر کی قسم کے پودے ؛ نوع صنوبری -

**coniferous**, *a.* : صنوبری -

**Coniform**, *a.* : مخروطی ' مخروطی شکل یا وضع کا -

**Conine, Coniine**, *n.* : ایک قسم کا نباتی زہر ؛ شیکران یا شوکران (کونائن) -

**Conjectural**, *a.* : قیاسی ؛ خیالی ؛ اٹکل پچو -

**conjecturally**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conjecture**, *n.* : خیال یا رائے (بغیر کسی کافی وجہ کے) ؛ قیاس ؛ ظن ؛ اٹکل ؛ اندازہ (خصوصاً کسی متن کی تنقید میں ' اسی لیے قیاسی تعبیر یا تاویل) -

**Conjecture**, *v.t. & i.* : قیاس کرنا ؛ قیاس دوڑانا ؛ اٹکل چلانا -

**conjecturable**, *a.* : قابل قیاس آرائی -

**conjecturably**, *adv.* : قیاساً -

**Conjoin**, *v.t. & i.* : جوڑنا ؛ ملانا ؛ جڑ جانا ؛ متصل ہونا -

**Conjoint**, *a.* : جڑا ہوا ؛ ملا ہوا ؛ ملزوم ؛ مقرون -

**conjointly**, *adv* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conjugal**, *a.* : ازدواجی ؛ نکاحی ؛ بیاہ کا -

**conjugality**, *n.* : ازدواجیت -

**conjugally**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conjugate**, *v.t. & i.* : (۱) (صرف) گردانا ؛ فعل کی گردان

کرنا -(۲) مباشرت کرنا ؛ هم بستر هونا- (۳) (حیاتیات ) مل جانا ؛ آمیز هو جانا ؛ گهل مل جانا ؛ مواصل هونا -

**Conjugate**, *a.* & *n.* : جوڑا ؛ جفت ؛ زوج ؛ ( نحو ) ایک هی مادے سے مشتق الفاظ ؛ مشتقات ؛ هم مادة ( الفاظ) ؛ ( ریاضی ) مزدوج ( قطر ) ؛ مقرون ( مقادیر ) -

**Conjugation**, *n.* : مواصلت ؛ تزویج ؛ پیوند ؛ جڑائی ؛ ( صرف ) فعل کی گردان ؛ ( حیاتیات ) دو ( متوالد ) خانوں کی مواصلت ( جس سے تیسرے کی تولید هو ) -

**conjugational**, *a.* : اسم صفت ' مذکورۂ بالا معنوں میں-

**Conjunct**, *a.* & *n.* : آپس میں ملے هوئے ؛ جڑواں ؛ لازم و ملزوم ؛ متصاحب -

**conjunctly**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conjunction**, *n.* : (۱) ساتھ ؛ میل ؛ جوڑ ؛ تلازم - ( ۲ ) (نجوم ) دو اجرام فلکی کا اجتماع یا قران ؛ اقتران ؛ اجتماع - ( ۳ ) حالات یا واقعات کا ایک هی زمانے میں هونا - ( ۴ ) ( نحو ) حرف عطف - ( ۵ ) سنجوگ ؛ اجتماع ؛ اتحاد -

**conjunctional**, *a.* : اقترانی ؛ عطفی ؛ اجتماعی -

**conjunctionally**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conjunctive**, *a.* & *n.* : ( نحو ) واصل ؛ ملانے والا ؛ عطفی ؛ عطفیه ؛ معطوف ؛ معطوف علیه ؛ ( جملۂ ) عطف -

*c. mood* : شرطیه ؛ ( فعل کی ) شرطیٔ صورت ؛ [ دیکھو SUBJUNCTIVE ] -

**Conjuncture**, *n.* : واقعات یا حالات کا توافق ؛ ( آ ملنا ' آ پڑنا ) نازک وقت ؛ دشوار موقع ؛ تنت کا وقت -

**Conjuration**, *n.* : استدعا (قسم دے کے یا خلوص دل سے ) ؛ منت؛ التجا ؛ حلف؛ معالفه - (۲) جادو؛ منتر؛ جهاڑ پهونک؛ ٹوٹکا -

**Conjure**, *v.t.* & *i.* : ( ۱ ) به قسم یا صدق دل سے درخواست کرنا ؛ ( خدا کا ) واسطه دلانا؛ حلف دے کر پوچهنا - ( ۲ ) افسوں یا سحر کرنا ؛ جادو کے زور سے مسان جگانا ؛ حاضرات کرنا ؛ شعبدہ بازی کرنا- ( ۳ ) اثر کرنا ؛ باهر لانا ؛ نکالنا ؛ لے جانا ؛ خیال کے سامنے لا کهڑا کرنا ( بهوت ' پریت کا ) ؛ بیر بلانا ؛ موکل بلانا -

**Conjurer,-or**, *n.* : جادوگر ؛ مداری ؛ ساحر ؛ شعبدہ باز ؛ عیار ؛ بلا کا چالاک -

**Conk**, *n.* : ( بازاری اصطلاح ) ناک -

**Connate**, *a.* : جڑواں ؛ هم زاد ؛ توام ؛ خلقی ؛ پیدائشی ؛ ( نباتیات ' حیوانیات ) متحدفی‌الاصل ؛ توام -

**Connatural**, *a.* : ( ۱ ) طبعی ؛ خلقی - ( ۲ ) هم فطرت ؛ هم مزاج -

**connaturally**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Connect**, *v.t.* & *i.* : ( دو چیزوں کو ) جوڑنا ؛ ملانا ؛ لگانا ؛ گانٹهنا ؛ باندهنا ؛ ( استدلال وغیرہ میں ) ملانا ؛ تعلق پیدا کرنا؛ سلسله قائم کرنا؛ ربط دینا ؛ ( خیال میں ) متحد کرنا ؛ پیوند یا رشته کرنا -

**connecter,-or**, *nn.* : ملانے والا وغیرہ -

**connectible**, *a.* : مل سکنے والا ؛ اتحاد پذیر وغیرہ -

**Connected**, *a.* : جڑا هوا ؛ مسلسل ؛ مربوط وغیرہ -

**connectedly**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**connectedness**, *n.* : رابطه ؛ تعلق -

**Connective**, *a.* : مسلسل کن ؛ ربط ساز ؛ ملانے والا ؛ جوڑ لگانے والا؛

*c.tissue* : ( تشریح ) نسیج موصل -

**Connexion,-nection**, *n.* : ( ۱ ) سلسله ؛ تعلق ؛ جوڑ ؛ میل ؛ لگاو ؛ بندش - ( ۲ ) جوڑ لگانے والا ؛ جیسے *-hot water cc.* : ( ۳ ) ناجائز تعلق ؛ آشنائی - (۴) خاندانی تعلقات ؛ رشته داری ؛ رشته دار - ( ۵ ) زمرہ ؛ مذهبی گروہ - ( ۶ ) گاهک ؛ ( جمع ) خریدار ( ساکھ والے ) - ( ۷ ) میل ( ریل یا جهاز وغیرہ کا ) -

**connexional**, *a.* : متعلق ؛ مسلسل -

**Connivance**, *n.* : چشم پوشی؛ اِغماض ؛اندرونی یا در پردہ اجازت-

**Connive**, *v.i.* : چشم پوشی کرنا ؛ اغماض کرنا ؛ نظر انداز کرنا ؛ هو جانے دینا -

**Connivent**, *a.* : چشم پوشی یا اغماض کرنےوالا ؛ چشم‌پوش ؛ ( حیاتیات ) راجع ؛ مائل به مرکز ( جیسے : پهول کی پنکهڑیاں )

**Connoisseur (konaser)**, *n.* : نقاد ؛ دقیقه شناس ؛ نکته رس ؛ مبصر ( ذوقی معاملات میں ) ؛ جاننے والا ؛ پرکهنے والا ؛ صاحب ذوق -

**connoisseurship**, *n.* : دقیقه شناسی ؛ ذوق سلیم ؛ پرکھ -

**Connote**, *v.t.* : اصلی کے ساتھ اضافی معنی دینا ؛ اصل یا جنس ظاهر کرنا ؛ نتیجه (ضمنی ) ظاهر کرنا -

**connotation**, *n.* : تعبیر ؛ عبارت ؛ (منطق) تضمین ؛ تضمن -

**connotative**, *a.* : مرادت ؛ تعبیری ؛ متضمن ؛ تضمنی -

**connotatively**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Connubial**, *a.* : اِزدواجی؛ میاں بی‌بی‌کا؛ زن و شو سے متعلق -

**connubiality**, *n.* : زوجیت-

**Conoid**, *a.* & *n.* : مخروطی ؛ صنوبری ؛ گاؤ دم ؛ (*n.*) قبه (مخروطی) ؛ هرم ؛ مخروط نما -

**conoidal**, *a.* : قبه نما ؛ هرمی ؛ هرم نما -

**Conquer**, *v. t.* & *i.* : غالب آنا ؛ زیر کرنا ؛ مطیع کرنا ؛ ( ملک کا ) فتح کرنا ؛ جیتنا ؛ تسخیر کرنا ؛ سر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ حاصل کرنا -

*stoop to c.* : تدبیر کرنا ؛ هیر پهیر سے کام نکالنا -

**Conqueror**, *n.* : فاتح ؛ غالب ؛فتح مند ؛ ظفر یاب ؛ مظفر؛ منصور-

*play the c.* ( colloq. ) : هار جیت کا فیصله کرنا ؛ آخری بازی لگانا -

*the C.* : ولیم اول شاہ انگلستان -

**Conquest**, *n.* : ( ۱ ) فتح ؛ غلبه ؛ ظفر ؛ نصرت ؛ تسلط ( کسی ملک پر ) - ( ۲ )ملک مفتوحه ؛ مقبوضه ؛ فتوحات - ( ۳ ) شخص جسے کسی نے اپنی محبت کا گرویدہ کرلیا هو ؛ ( کسی کا ) کشته -

**Consanguine,-ous**, *a.* : ایک خون ؛ یگانه ؛ هم خاندان ؛ رشته دار ؛ یک جدی -

**Consanguinity**, *n.* : یگانگت ؛ قرابت ؛ هم خاندانی -

**Conscience(-shens)**, *n.* : اچھے برے کی اخلاقی تمیز ؛ ضمیر ؛ ایمان ؛ باطن ؛ ایقان -

*c. clause*(in act) : اِستثنا بربنائے ضمیر ( قانون میں ) -

*c. money* : ایماں بها؛ زر یمان (ج) ( زر ایمان ) یعنی وہ رقم جو نا جائز طریقے سے حاصل کی گئی هو یا نه ادا کی گئی هو ' اُسے اپنے ضمیر کی تشفی کے لیے گمنام طور پر ادا کرنا -

*for c.* ( or *c.' s* ) *sake* : ضمیر کی خاطر ؛ اطمینان قلب کے لیے -

*good* or *clear, bad* or *guilty, c.* : بے خطا یا خطاوار ہونے کا احساس -

*have on* one's c. : قصور کا احساس ؛ اپنے قصور کا صدمہ دل پر رہنا -

*have the c. to* : جسارت کرنا -

*in all c.* : پورے احساس کے ساتھہ -

**consciencelesss**, *a.* : بے ایمان ؛ ظالم ؛ بے رحم ؛ شقی -

**Conscientious** (*-shiensh-*) , *a.* : ایمان دار ؛ صاحب تقویٰ ؛ با اُصول ؛ پابند اُصول -

**conscientiously**, *adv.* : متعلق فعل ، مذکور بالا معنوں میں -

**conscientiousness**, *n.* : ایمان داری ؛ تدین ؛ راست بازی -

**Conscious**, *a.* : آگاہ ؛ واقف ؛ صاحب شعور ؛ صاحب احساس ؛ ہوش مند ؛ با خبر ؛ اپنی کوتاہی یا خوبی سے با خبر -

**Consciousness**, *n.* : شعور ؛ احساس ؛ آگاہی ؛ وقوف ؛ علم -

**Conscribe**, *v.t.* : جبراً فوج میں بھرتی کرنا ؛ قانوناً داخل فوج کرنا -

**Conscript**, *a.* & *n.* : مجبور ؛ جبراً بھرتی کیا ہوا ؛ بیگار کا سپاہی -

*c. fathers* : ( رومی تاریخ میں ) اراکین مجلس اعیاں -

**Conscription**, *n.* : جبری خدمت ؛ جبری بھرتی ؛ قانون داخلہ ( فوج میں ) -

*c. of wealth* : حربی جزیہ ؛ مقاصد جنگ کے لیے ایسے اشخاص پر ٹیکس لگانا یا اُن کی اِملاک ضبط کرنا جو فوج میں بھرتی نہیں ہوئے تاکہ دونوں گروہوں کی حالت برابر ہو جائے -

**Consecrate**, *a.* : مقدس ؛ متبرک ؛ نذر ( دیا ہوا ) ؛ وقف ( کیا ہوا ) ؛ نذر نیاز کا ؛ نذر کیا ہوا -

**Consecrate**, *v.t.* : وقف ( مذہبی ) کرنا ؛ ( کسی دینی کام کے لیے ) مخصوص یا موسوم کر دینا ؛ بھینٹ چڑھانا -

**consecrator**, *n.* : وقف کنندہ ؛ واقف ؛ نذر دہندہ ؛ بھینٹ چڑھانے والا -

**consecratory** , *a.* : نذر کردہ ؛ متبرک ؛ موسومہ ؛ وقف سے متعلق ؛ موقوفہ -

**Consecration**, *n.* : (۱) نذر ؛ نیاز ؛ پرتشٹھا ؛ چڑھاوا ؛ بھینٹ وقف - (۲) تقدیس ؛ تسمیہ ؛ ( مذہبی اغراض سے ) تخصیص ؛ نامزدگی - (۳) مذہبی عہدہ یابی کی رسم ( خاص کر عہدۂ اسقف ) ؛ دستار بندی ؛ خرقہ یابی -

**Consectary**, *n.* : نتیجہ ؛ نتیجۂ ضمنی -

**Consecution**, *n.* : منطقی نتیجہ ؛ تسلسل واقعات ؛ ( نحو ) مطابقت ( کلیے یا زمانے کی ) -

**Consecutive**, *a.* : لگا تار ؛ سلسلہ وار ؛ متواتر ؛ مسلسل ؛ متوالی ؛ تابع ؛ ( نحو ) جزا -

*c. intervals* : ( موسیقی ) ابعاد متواترہ -

**consecutively**, *adv.* : مسلسل ؛ متواتر وغیرہ -

**consecutiveness**, *n.* : تواتر ؛ تسلسل -

**Consenescence**, *n.* : اِضمحلال ( بوجہ کبر سنی ) ؛ اِنحطاط قویٰ -

**Consensual**, *a.* : ( عضویات ) متابع ؛ مطاوع ؛ اِضطراری ؛ غیر اِرادی ( حرکت اعضا ) -

**Consensus**, *n.* : ( راے وغیرہ کا ) اِتفاق ؛ توافق ؛ مطابقت ( راے یا کسی شہادت کی ) ؛ ( عضویات ) ہمدردی ؛ مطاوعت ( یعنی کسی غایت کے لیے مختلف اعضا کا اِتحاد عمل ) -

**Consent** *v.i.* : منظور کرنا ؛ مان لینا ؛ قبول کرنا ؛ رضا مند ہونا -

**Consent**, *n.* : رضا مندی ؛ منظوری ؛ اِجازت -

*age of c.* : (۱) سن بلوغ ؛ سن شعور ( یعنی وہ عمر جب کوئی شخص قانوناً رضا مندی دینے کا مجاز ہو ) - (۲) لڑکیوں کا قانونی سن بلوغ -

*silence gives c.* : خاموشی نیم رضا ؛ السکوت نصف الرضاء -

*with one c.* : بالا تفاق ؛ متفقہ -

**Consentaneous**, *a.* : ہم آہنگ ؛ ہم راے ؛ موزوں ؛ موافق ؛ مناسب ؛ متفق ؛ راس آنے والا ( والی ) -

**consentaneity**, *n.* : ہم آہنگی وغیرہ -

**consentaneously**, *adv.* : متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**consentaneousness**. *n.* : اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Consentient** (-shnt), *a.* : متفق ؛ رضا مند ؛ راضی برضا -

**Consequence**, *n.* : (۱) نتیجہ ؛ حاصل ؛ پھل ؛ ماحصل ؛ جزا ؛ ثمرہ - (۲) منطقی نتیجہ - (۳) اہمیت ؛ قدر ؛ اعتبار ؛ منزلت ؛ مرتبہ ؛ اِمتیاز -

*in c.* : ( اُس کا ) نتیجہ یہ ہوا کہ ؛ نتیجہ یہ کہ -

*of c.* : اہم -

*of no c.* : غیر اہم ؛ بے وقعت ؛ ہیچ -

*take the cc.* : بھگتنا ؛ بھگتان بھگتنا ؛ اپنے کیے کو بھگتنا -

**Consequent**, *n.* : واقعۂ ما بعد ؛ نتیجہ ؛ ( شرط ) جزا ؛ ( ریاضی ) تالی ؛ سیاق -

**Consequent**, *a.* : منتج ؛ موخر ؛ متعاقب -

**Consequential**, *a.* : (۱) تبعی ؛ ضمنی ؛ ذیلی ؛ ( بالواسطہ ) لازمی ؛ عقبی ؛ مابعد - (۲) خود بین ؛ خود پسند -

*c. damages* : تاوان بطور نتیجہ ؛ لازمی نقصان ؛ نقصان ما بعد -

**consequentiality** (-shi-), *n.* : لزوم ؛ عقبیت -

**consequentially**, *adv* : لزوماً ؛ ما بعد -

**Consequently**, *adv.* & *conj.* : لہذا ؛ اِس وجہ سے ؛ اِس سبب سے ؛ اِس لیے ؛ پس -

**Conservancy**, *n.* : (۱) تحفظ ؛ رکھیا رکھانت ( یعنے گھاس ، جنگل ، دریا کا سرکاری طور پر محفوظ ہونا ) ؛ نگرانی ( سرکاری ) - (۲) محکمۂ نگرانی ) بندر گاہ ، دریا ، جہاز رانی وغیرہ -

**Conservation**, *n.* : حفاظت ؛ بچاو ؛ تحفظ -

*c. of energy* : بقا یا دوام توانائی ( مجموعی قوت کا نظام عالم میں ہمیشہ یکساں رہنا ) -

**Conservative**, *a.* & *n.* : (۱) مستحفظ ؛ حفاظت خواہ ؛ محافظ - (۲) قدامت پسند ؛ اعتدال پسند ؛ محتاط ؛ محدود النظر ؛ پست خیال ؛ لکیر کا فقیر -

*C. party* : اِنگلستان کا ایک قدامت پسند سیاسی گروہ یا جماعت ( جو اُصول حکومت میں تغیر کے خلاف ہے ) -

**conservatism**, *n.* : قدامت پسندی وغیرہ

*conservatoire*, *n.* : اِدارۂ موسیقی ؛ غنا گاہ ؛ غنائیہ ؛ راگ شالا -

**Conservator** *n.* : محافظ ؛ ( عجائب خانے وغیرہ کا ) نگران کار ؛

مہتمم -

*cc. of a river*: دیکھو CONSERVANCY -

*cc. of the peace*: بادشاہ ، میر عدل وغیرہ -

**Conservatory**, *n.*: پود گھر ( جس میں پودے حفاظت اور پرورش کے لیے رکھے جاتے ہیں ) -

**Conserve**, *n.* ( usu. pl. ): مربا ؛ مٹھائی وغیرہ -

**Conserve**, *v.t.*: حفاظت کرنا ؛ محفوظ رکھنا ؛ ( نقصان یا بربادی سے ) بچانا ؛ قائم رکھنا ؛ بقا کی تدبیر کرنا -

**Consider**, *v. t. & i.*: (۱) سوچنا ؛ غورکرنا ؛ تامل کرنا - (۲) پاس، لحاظ یا توجہ کرنا ؛ سمجھنا - (۳) قیاس کرنا ، گننا : تخمینہ کرنا - (۴) جانچنا ؛ پرتالنا ؛ پرکھنا -

**Considerable**, *a.*: قابل لحاظ ؛ لائق توجہ ؛ قابل غور ؛ اہم ؛ معقول ؛ کثیر ؛ معتد بہ -

**Considerate**, *a.*: دوسروں کا لحاظ رکھنے والا ؛ (قدیم محاورے میں ) محتاط ؛ ہوشیار -

**considerateness**, *n.*: اسم مذکور، بالا معنوں میں -

**Consideration**, *n.*: (۱) غور ؛ تامل ؛ سوچ ؛ سمجھ ؛ توجہ ؛ التفات - (۲) پاس و لحاظ ؛ ملاحظہ - (۳) اہمیت ؛ وقعت ؛ قابل لحاظ امر ؛ جیسے : *that is a c.* - (۴) تلافی ؛ معاوضہ ؛ اجر- (۵) (قانون) عوض -

*in c. of*: بعوض ؛ بوجہ -

*take into c.*: لحاظ کرنا ؛ غور کرنا -

*under c.*: زیر غور -

**Considering**, *prep.*: بلحاظ اس کے ؛ اس لحاظ سے -

**Consign**, *v. t.*: (۱) دینا ؛ دے ڈالنا ؛ سپرد کردینا ؛ سونپ دینا ؛ تفویض یا حوالے کرنا - (۲) ارسال کرنا ؛ بذریعۂ ریل بھیجنا - (۳) امانت رکھنا -

**consignable**, *a.*: قابل امانت -

**consignee**, *n.*: پانے والا ؛ مرسل الیہ -

**consignor**, *n.*: بھیجنے والا ؛ مرسل -

**Consignation** ( -ig- ), *n.*: (۱) ادائی ( رقم ) ؛ تحویل ؛ تفویض - (۲) ( مال کی ) ترسیل -

*to the c. of*: پتا یا مقام ( مرسل الیہ کا ) ؛ بنام -

**Consignment**, *n.*: (۱) حوالگی ؛ تفویض ؛ سپردگی - (۲) مال مفوضہ ؛ سپرد کیا ہوا مال-

**Consilient**, *a.*: ہم نتیجہ ( استقرا ) -

**Consist**, *v. i.*: مشتمل یا مرکب ہونا ؛ ( بعض اجزا سے ) بننا ؛ ہم آہنگ ہونا ؛ ہم بود ہونا ؛ ہم وجود ہونا -

**Consistence, -cy**, *n.*: (۱) دبازت ؛ ٹھوس پن ؛ استحکام - (۲) استقامت ؛ وضع داری ؛ یک رنگی ؛ یکساں روی -

**Consistent**, *a.*: یکساں ؛ یک رنگ؛ با وضع ؛ مستقیم ؛ با اصول -

**consistory**, *n.*: مجلس اساقفہ ؛ پوپ کی مجلس ؛ پادریوں کی جماعت یا عدالت -

**consistorial**, *a.*: اسم صفت ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Consociate** ( -shiat ), *a. & n.*: ندیم ؛ جلیس؛ ہم صحبت ؛ مصاحب ؛ رفیق ؛ ساتھی -

**Consociate**, *v. t. & i.*: ساتھ ہونا ؛ رفیق ہونا -

**consociation**, *n.*: مصاحبت ؛ رفاقت وغیرہ -

**Consolation**, *n.*: تسلی ؛ تشفی ؛ دلاسا ؛ ڈھارس ؛ اشک شوئی -

*c. prize, race, stakes*: اشک شوئی کا انعام ؛ اشک شوئی کی بازی یا دوڑ ( ہارنے والوں کی دوڑ یا بازی جس میں ایک مرتبہ پھر انعامی مقابلہ کرایا جائے ) -

**Consolatory**, *a.*: تسکین بخش ؛ پرتسلی ؛ تسلی آمیز -

**consolatorily**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Console**, *v. t.*: تسلی ، تشفی، ڈھارس دینا ؛ دل جوئی کرنا ؛ آنسو پونچھنا -

**consolable**, *a.*: قابل تسلی وغیرہ -

**Console**, *n.*: ( متروک ) سہارا ؛ ٹیکا ؛ رحل ؛ چوکھٹا -

**Consolidate**, *v. t. & i.*: (۱) جمانا ؛ منجمد ، سخت یا بستہ کرنا؛ ( استعارتاً ) ( قوت کو ) مضبوط کرنا ؛ استوار کرنا - (۲) ( ریاستوں، صوبوں ، کمپنیوں یا قرضوں کو ) ملانا ؛ الحاق کرنا ؛ انضمام یا منضم کرنا ؛ ملاکر ایک کردینا ؛ اجتماع یا تالیف کرنا -

*consolidated annuities, consols*: قرض مجتمعہ کے تمسکات -

*Consolidated Fund*: مختلف محاصل کا انضمام ( جس سے قومی قرضے وغیرہ کا سود ادا کیا جاتا ہے ) -

**consolidation**, *n.*: انجماد ؛ بستگی ؛ پیوستگی ؛ استحکام ؛ مضبوطی ؛ اجتماع ؛ انضمام -

**consolidatory**, *a.*: جما ہوا ؛ بستہ ؛ پیوستہ وغیرہ -

**consolidator**, *n.*: جمانے والا ؛ پیوستہ کن؛ استحکام دہ وغیرہ-

**Consols**, *n.* Pl.: برطانی حکومت کے تمسکات قرض -

*Consomme*, *n.*: یخنی ؛ شوربا -

**Consonance**, *n.*: تجنیس صوتی ؛ ہم آہنگی ( الفاظ یا ترتیل میں ) ؛ ( موسیقی ) ابعاد آہنگ ؛ سریلا پن ؛ ( استعارتاً ) ہم نوائی ؛ ہم رائی ؛ اتحاد ؛ موافقت -

**Consonant**, *a.*: خوش آہنگ ؛ خوش نوا ؛ موزوں ؛ ہم آہنگ ؛ موافق ؛ متحد ؛ ( موسیقی ) درستی ساز ؛ سر ملائی -

**Consonant**, *n.*: حرف صحیح ؛ حرف یا صوت ( جو کسی حرف علت کے ساتھ مل کر آواز دے سکے ) -

**consonantal**, *a.*: حرف صحیح سے متعلق -

**Consort**, *n.*: (۱) زوج ( شوہر یا زوجہ ) - (۲) ہمراہی یا ساتھ کا جہاز ؛ رفیق جہاز -

*king, prince,*: شوہر ملکہ ؛ " نواب دولہا " -

*queen c.*: بادشاہ بیگم -

**Consort**, *v. t. & i.*: ساتھ رہنا ؛ متفق، ہم نوا یا رفیق ہونا -

**Conspecific**, *a.*: ہم نوع ؛ متحد النوع -

**Conspectus**, *n.*: ( ذہنی ) تبصرہ ؛ سرسری نظر ؛ ( مضمون کا ) خاکہ یا منصوبہ ؛ اجمال ؛ جدول ( مضامین کی ) -

**Conspicuous**, *a.*: (۱) ظاہر ؛ نمایاں ؛ بین ؛ واضح ؛ صریح - (۲) جالب توجہ : جالب شہرت -

**conspicuity, conspicuousness**, *nn.*: نمایانی ؛ نمایاں پن ؛ امتیازی خصوصیت وغیرہ ( شاذ ) -

**Conspiracy**, *n.*: (۱) سازش ؛ ساز باز ؛ ایکا ؛ اتفاق ؛ منصوبہ ( اچھا یا برا ) - (۲) شرکت ؛ ( خلاف قانون کام کے لیے ) سازش مجرمانہ -

**Conspirator**, *n.*: سازش کنندہ ؛ سازشی ؛ شریک ( مجرمانہ منصوبے میں ) -

**conspiratress,** *n.*: اسم مونث ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conspire,** *v. i. & t.*: ساز باز کرنا (خاص کر قتل یا بغاوت کے لیے) ؛ سازش ' میل ' اتفاق یا ایکا کرنا ؛ منصوبہ گانٹھنا ؛ جمع ہونا (نا مساعد واقعات کا) -

**Conspue,** *v. t.*: اظہار نفرت ؛ تھوی تھوی یا تھو تھو کرنا ؛ (کسی حکمت عملی یا شخص کے خلاف) شور مچانا ؛ ہنگامہ کرنا ؛ احتجاج کرنا

**Constable,** *n.*: کوتوالی کا جوان یا سپاہی ؛ سرہنگ ؛ برقنداز ؛ کانسٹیبل -

*C. of England, C. of France*: انگلستان (یا فرانس) کے عہد شاہی کا ایک عہدہ دار جو صرف خاص کا نگراں اور بادشاہ کی عدم موجودگی میں سپہ سالار ہوتا تھا (اور انگلستان میں اب بھی خاص خاص موقعوں پر مقرر کرلیا جاتا ھے) ؛ ملک نائب ؛ کوتوال شاہی ؛ سر خیل -

*outrun the c.*: مقروض ہوجانا -

*special c.*: وقتی یا منصرم چوکی دار (کانسٹیبل) -

**Constabulary,** *a. & n.*: جمعیت سرہنگاں ' شرطہ ؛ کوتوالی کی جمعیت

**Constancy,** *n.*: قیام ؛ قرار ؛ استقلال ؛ ثبات ؛ ثابت قدمی ؛ وضع داری ؛ وفاداری ؛ استقامت -

**Constant,** *a. & n.*: ثابت قدم ؛ مستقل ؛ راسخ ؛ وفادار ؛ غیر مذبذب ؛ (طبیعیات و ریاضی) (مقادیر) مستقلہ ' ثابتہ -

**Constantia,** *n.*: جنوبی افریقہ کی ایک شراب -

**Constantly,** *adv.*: ہمیشہ ؛ اکثر ؛ پیہم ؛ بارہا ؛ علی الاتصال -

**Constellate,** *v.t. & i.*: جھرمٹ ہونا (ستاروں کا) ؛ جھمکا بن جانا ؛ جمع ہوجانا -

**Constellation,** *n.*: (ستاروں کا) مجمع ؛ جھمکا ؛ تارا منڈل ؛ مجموعۂ نجوم

**Consternate,** *v.t.*: ہیبت زدہ کرنا یا ہونا ؛ سراسیمہ یا بد حواس ہو جانا ؛ اضطراب چھا جانا ؛ ششدر رہ جانا -

**Consternation,** *n.*: ہیبت ؛ خوف ؛ حیرانی ؛ سراسیمگی ؛ اضطراب -

**Constipate** *v.t.*: قبض یا یبس (معدہ) ہونا یا کرنا -

**Constipation,** *n.*: قبض ' یبس (معدہ) -

**Constituency,** *n.*: (۱) جماعت منتخبین ؛ حلقۂ انتخاب ؛ راے دینے والوں کی جماعت جو اپنے نمایندے کا انتخاب کرتی ھے ؛ آبادی یا مقام جہاں انتخاب ہوا ہو - (۲) گاہک لوگ ؛ ججمان ؛ خریدار -

**Constituent,** *a. & n.*: (۱) جز ؛ حصہ ؛ ٹکڑا ؛ عنصر - (۲) انتخاب کنندہ ؛ راے دہندہ ؛ مختار ؛ نمایندہ - (۳) بنانے والا ؛ واضع -

*c. assembly, power*: وہ جماعت یا حکومت جسے آئین ملکی میں رد و بدل کا اختیار ہو ؛ مجلس وضع قوانین -

**Constitute,** *v.t.*: (۱) متعین ' مقرر یا مامور کرنا - (۲) وجود میں لانا ؛ بنانا ؛ قائم ؛ مرتب کرنا ؛ تشکیل دینا - (۳) مشتمل ہونا ؛ ترکیب پانا - (۴) آئینی یا قانونی صورت دینا (کسی جماعت یا محکمے کو) -

**Constitution,** *n.*: (۱) ساخت ؛ ترکیب ؛ بناوٹ (جسم یا دماغ کی) - (۲) نظام ؛ آئین ؛ دستور اساسی - (۳) مزاج ؛ سرشت ؛ فطرت ؛ طبیعت - (۴) (قدیم تاریخ) فرمان ؛ حکم نامہ ؛ ضابطہ -

*written c.*: تحریری آئین ؛ دستورالعمل -

**Constitutional,** *a. & n.*: (۱) جسمانی ؛ طبعی ؛ خلقی (جسم یا دماغ کی ساخت سے متعلق) - (۲) آئینی ؛ دستوری -

*c. walk*: صحت کی غرض سے چہل قدمی -

**constitutionality,** *n.*: مشروطیت ؛ آئینیت ؛ دستوریت -

**Constitutionalism** *n.*: (۱) نظام آئینی ؛ حکومت مشروط (۲) آئین پسندی ؛ پابندی آئین -

**Constitutionalist,** *n.*: آئین پسند ؛ آئینی ؛ حامی آئین ؛ نظام آئینی کا ماہر -

**Constitutionalize,** *v.t. & i.*: آئینی بنانا ؛ آئین کا رنگ دینا -

**Constitutive,** *a.*: تعمیری ؛ ترکیبی ؛ اساسی ؛ جز ترکیبی -

**Constitutor,** *n.*: تعمیر کنندہ ؛ ترکیب دہندہ (شخص یا شے) -

**Constrain,** *v.t.*: مجبور کرنا ؛ دبانا ؛ روکنا ؛ جبراً باز رکھنا ؛ قید کرنا -

**constrainedly,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Constraint** *n.*: جبر ؛ دباو ؛ زبردستی ؛ روک ؛ بندش ؛ قید ؛ ضبط ؛ قابو (جذبات پر) ؛ سمٹنا ؛ سکیڑنا ؛ کھینچنا ؛ بھینچنا ؛ دبانا ؛ پیلنا -

**Constriction,** *n.*: انقباض ؛ قبض ؛ کھنچاو وغیرہ -

**constrictive,** *a.*: قابض ؛ انقباضی ؛ کھنچاو کرنے والا -

**Constrictor,** *n.*: (۱) (طب) عضلۂ قابضہ - (۲) ایک دبانے والا آلہ ؛ مقباض -

**Constringe,** *v.t.*: کھینچنا ؛ سکیڑنا ؛ بھینچنا -

**constringency,** *n.*: اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں

**constringent,** *a.*: اسم صفت ' مذکورۂ بالا معنوں میں

**Construct,** *v.t.*: بنانا ؛ تعمیر کرنا ؛ تیار کرنا ؛ مرتب کرنا ؛ انشا کرنا ؛ کلمہ بنانا ؛ ترکیب دینا ؛ کھینچنا (شکل) -

**Construction,** *n.*: (۱) بناوٹ ؛ ترکیب ؛ تعمیر - (۲) انشا ؛ عبارت ؛ کلام - (۳) تعبیر ؛ تاویل ؛ تفسیر ؛ توجیہ -

**Constructional,** *a.*: ترکیبی ؛ ساختہ ؛ تفسیری ؛ تعبیری -

**Constructive,** *a.*: (۱) تعمیری ؛ بنانہاد ؛ اصلاحی یا تعمیری (تخریبی کے مقابلے میں) - (۲) تاویلی ؛ تعبیری (بالواسطہ) ؛ حقیقی -

**constructively,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Constructor,** *n.*: (۱) عمارت ساز ؛ ترکیب دینے والا وغیرہ - (۲) (اصطلاحاً) بحری تعمیرات کا نگراں کار ؛ مستری -

**constructorship,** *n.*: عہدۂ مستری ؛ نگراں کاری -

**Construe,** *v. t. & i.*: (۱) ترکیب کرنا یا دینا (الفاظ کو) - (۲) لفظاً لفظاً ترجمہ کرنا ؛ معنے لگانا ؛ تعبیر یا تفسیر کرنا -

**Consubstantial,** *a.*: عین ذات ؛ متحد الجواہر ؛ بالخصوص "واحد فی الثلاثہ" --

**consubstantiality,** *n.*: عینیت ؛ وحدت ذات ؛ وحدت فی التثلیث -

**Consubstantiate,** *v.t. & i.*: ایک ذات کرنا ؛ جمع فی الذات یا عین ذات ہونا -

**Consubstantiation,** *n.*: عینیت مسیح (یہ عقیدہ کہ عشاے

ربانی میں نان و شراب کے ساتھہ حضرت عیسیٰ کا حقیقی جسم و خون بھی موجود ہوتا ھے ) -

**Consuetude(-swi-),** *n.* : ( ۱ ) رواج ( خاص کر وہ جسے قانونی قوت حاصل ہوجائے ) ؛ عادت - ( ۲ )معاشرت؛ میل جول -

**Consuetudinary,** *a.*& *n.* : ( ۱ ) رواجی؛معتاد - (۲)دستورالعمل؛ ضابطۂ گرجا؛ کتابچۂ رسم و رواج -

**Consul,** *n.* : ( ۱ ) قنصل ( قونصل ) ( جمہوریۂ روما کے دو اعلیٰ حاکم جو ہر سال قنصل کے نام سے منتخب ہوتے اور مل کر انتظام کرتے تھے ) - ( ۲ ) نیز جمہوریۂ فرانس کے حکام ثلاثہ کا لقب ( ۱۷۹۹ ع – ۱۸۰۴ ع ) - ( ۳ ) وکیل؛ نائب ؛ کار پرداز ( جو ممالک غیر میں کسی سلطنت کی طرف سے اپنی رعایا اور تجارت کے حقوق کی نگرانی کے لیے مقرر ہوتا ھے ) ؛ سفیر سے کم درجے کا عہدہ دار - ( ۴ ) سیکل سواروں کے گشتی کلب کا مقامی نمایندہ -

**consulship,** *n.* : عہدہ قنصلی ؛ وکالت -

**Consular,** *a.* & *n.* : قنصلی ؛ متعلق بہ قنصل ؛ روما میں وہ شخص جو قنصل رہ چکا ہو -

**Consulate,** *n.* : قنصل خانہ ؛ قنصل یا وکیل کی نرود گاہ ' دفتر یا عملہ ؛ ( تاریخ فرانس میں ) زمانۂ قنصلی؛ عہد قنصلیت -

**Consult,** *v.t.* & *i.* : (۱) مشورہ کرنا ؛ راے ' اِطلاع ' ہدایت یا صلاح طلب کرنا ؛ رجوع کرنا ( کتاب یا شخص کی طرف ) - (۲) لحاظ رکھنا ؛ پاس کرنا ( دوسروں کے اغراض و جذبات کا ) -

*c.* one's *pillow* : رات بھر کی مہلت لینا ( غور کے لیے ) -

**consultable,** *a.* : قابل مشورہ وغیرہ -

**consultative,** *a.*: مشورے کا ؛ مشورہ دینے کا مجاز ؛ مجلس شوریٰ ( وہ جماعت جسے مشورہ دینے کا حق تو ہو مگر فیصلے کا حق نہ ہو ) -

**consultee,** *n.*: مستشار ؛ مشاور الیہ ؛ مرجع ( جس سے مشورہ یا رجوع کیا جاے ) -

**Consultant,** *n.*: (۱) مشورہ گیر ؛ مشورہ یا راے چاہنے والا ؛ راجع - (۲) مشیر طبی -

**Consultation,** *n.*: مشورہ ؛ صلاح : مشاورة -

**Consume,** *v. t.* & *i.*: خرچ کر ڈالنا ؛ برت ڈالنا ؛ ختم کردینا ؛ کھا پی جانا ؛ اُڑا دینا ؛ ضائع کر دینا ؛ اسراف کرنا ؛ ( حسد سے ) جلنا ؛ کباب ہونا -

**Consumedly,** *adv.*: نہایت ؛ بے حد -

**Consumer,** *n.*: فعل CONSUME کا فاعل ؛ ( معاشیات ) مستفید ؛ متمتع ؛ خرچ کرنے والا ؛ کام میں لانے والا ( " پیدا کرنے والا " کے مقابلے میں ) -

**Consummate,** *a.*: کامل ؛ پختہ ؛ پورا ؛ انتہائی ؛ نہایت رسیدہ ؛ کمال یافتہ -

**Consummate,** *v. t.*: تکمیل یا اِتمام کرنا ؛ کمال کو پہنچانا ؛ پختہ یا پورا کرنا ( خاص کر تعلق زنا شوئی کی تکمیل ( یا خلوت صحیحہ ) کرنا -

**consummative,** *a.*: تکمیلی ؛ اِتمام کن -

**consummator,** *n.*: تکمیل یا پختہ کرنے والا -

**Consummation,** *n.*: (۱) تکمیل ( زفات ) ؛ کمال ؛ نہایت ؛ غایت ' منزل مقصود ؛ مطمح نظر - (۲) تکمیل شدہ شے -

**Consumption,** *n.*: (۱) خرچ؛ صرف؛ اِتلاف ؛ خاتمہ ؛ ضائع شدگی؛ گھلا دینے والی تپ ( خاص کر سل یا دق ) - (۲) مقدار خرچ شدہ -

**Consumptive,** *a.* & *n.*: (۱) خرچ پذیر ؛ مائل بہ اِسراف ؛ مسرف نہاد ؛ (۲) مدقوق ؛ دق والا -

**consumptively,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**consumptiveness,** *n.*: مسرف نہادی ؛ دق پذیری؛ مدقوقیت -

**Contabescence,** *n.* اِتلاف ؛ ضائع شدگی ؛ روگ ؛ ( نباتیات ) سوکھا روگ ؛ اِتلاف ( کلی کے مادۂ پرورش کا ) ؛ اِسقاط -

**contabescent,** *a.*: روگی ؛ اِتلافی -

**Contact,** *n.*: مس ؛ اِتصال ؛ چھوت ؛ لمس ؛ ربط ؛ تعلق ؛ ( برقیات ) برقی حلقہ ؛ ( ریاضی ) تماس ؛ ( نفسیات ) اِتصال -

*come into c. with*: دو چار ہونا ؛ ملاقی ہونا -

*Contadino, n.*: ( اِتالوی زبان میں ) کسان ؛ اِتالوی کاشتکار -

**Contagion,** *n.*: تعدیہ ؛ چھوت ؛ وبا ؛ مرض ( متعدی یا وبائی ) ؛ ( اِستعارتاً ) اخلاقی خرابی ؛ متعدی اثر ( بد اخلاقی کا ) -

**Contagionist,** *n.*: تعدیہ کیش ؛ تعدیے کا قائل ؛ چھوت یا وبائی مرض کا معتقد -

**Contagious** ( -jus ) , *a.*: متعدی ؛ ساری ؛ وبائی ؛ اُڑنی یا لگنی ( بیماری ) ؛ ( نیز اِستعارتاً ) عادت وغیرہ -

**contagiousness,** *n.*: متعدیت ؛ وبائیت -

**Contain,** *v. t.*: (۱) مشتمل ' مرکب ' حامل ہونا ؛ ( کسی شے کو ) لیے ہوے ہونا؛ ( اپنے اندر ) داخل کئے ہوے ہونا؛ گھرا ہوا ہونا - (۲) مساوی ہونا - (۳) ( طبقات الارض ) محیط ہونا ؛ حد بندی ہونا یا کرنا - (۴) (ریاضی) پورا تقسیم ہونا - (۵) آپے میں رہنا ؛ ضبط کرنا - (۶) (جنگی اِصطلاح) روکے رکھنا ( فوج کو ) ؛ ہلنے نہ دینا -

**Contaminate,** *v. t.*: ناپاک ' نجس ' آلودہ کرنا ؛ چھوت ہوجانا ؛ بھرشٹ کرنا ؛ بگاڑنا -

**contamination,** *n.*: (۱) چھوت؛ نجاست - (۲) (نقد ادب) دو ڈراموں یا قصوں کو ملا کر گڈ مڈ کردینا -

**Contango,** *n.* ( pl. -oes ): ہرجانہ (جو مال اُٹھوانے میں تاخیر یا اِلتوا پر دیا جاے ) -

*c. -day*: اداے قیمت سے ایک دن قبل ( جو دن اداے قیمت کے لیے مقرر ہوچکا تھا اُس سے پہلے کا دن ) -

**Contemn** ( -em ), *v. t.*: حقیر جاننا ؛ ذلیل کرنا ؛ خفت دینا؛ ذلت ' اہانت سے پیش آنا -

**contemner** ( -mn ), *n.*: ذلت دینے والا ؛ اہانت کرنے والا -

**Contemplate,** *v. t.* & *i.*: (۱) تاک میں رہنا ؛ سوچنا ؛ اِرادہ کرنا ؛ نیت کرنا ؛ توقع رکھنا ؛ مقصد یا غایت قرار دینا ؛ تصور کرنا - (۲) دھیان میں ہونا ؛ مستغرق ہونا -

**contemplation,** *n.*: غور و فکر ؛ تصور ؛ دھیان وغیرہ -

**contemplator,** *n.*: اِسم فاعل -

**Contemplative,** *a.*: دھیان والا ؛ غور والا ؛ مستغرق؛ پراستغراق؛ ( از منۂ وسطیٰ میں ) گیان دھیان کی ( زندگی ) -

**contemplativeness,** *n.*: حالت اِستغراق -

**Contemporaneous,** *a.*: ہم وقت؛ ہم عہد؛ ہم عمر ؛ یک زمانی -

**contemporaneity, contemporaneousness,** *nn.*: معاصرت ؛ ہم عہدی ؛ ہم عصری -

**Contemporary,** *a. & n.*: معاصر ؛ ہم عصر ؛ ہم عمر ؛ ہم سن -

**Contemporize,** *v.t.*: ہم عصر یا معاصر بنانا ؛ ہم زماں کرنا ؛ ہم عہد کرنا -

**Contempt,** *n.*: توہین ؛ حقارت ؛ ذلت ؛ سبکی ؛ ( قانون ) نا فرمانی ؛ عدول حکمی ( بادشاہ یا مجلس ملکی کی ) -

*c. of court:* توہین عدالت -

**Contemptible,** *a.*: ذلیل ؛ سبک ؛ دنی ؛ خوار ؛ قابل حقارت ؛ قابل نفرت -

**contemptibleness, contemptibility,** *nn.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contemptuous,** *a.*: حقارت آمیز ؛ پر حقارت ؛ ذلت آمیز ؛ متکبرانہ ( طرز عمل ) -

**contemptuousness,** *n.*: حقارت آمیزی ؛ حقارت؛ تکبر -

**Contend,** *v. i. & t.*: (۱) لڑنا ؛ جھگڑنا ؛ جد و جہد کرنا - (۲) بحث ' جدال یا حجت کرنا - (۳) مسابقت یا آگے بڑھنے کی کوشش کرنا - (۴) مقابلہ کرنا (جذبات یا قواے فطرت کا) -

**Content,** *n.*: (۱) ( جمع) مضمون ( کتاب ) ؛ مافیہ ؛ محتویات - (۲) سمائی ؛ گنجائش (جہاز کی ) ؛ ضخامت (ٹھوس اشیا کی) -

*(table of ) cc.*: فہرست مضامین -

**Content,** *n. & a.*: قناعت ؛ اطمینان ؛ قانع ؛ رضا مند ؛ خوش دل ؛ آسودہ خاطر ؛ مطمئن -

*c., not c.*: ( انگلستان کے دار الامرا میں راے لیتےوقت کی اصطلاح ) "ہاں" "نہیں" -

*contents*: وہ لوگ جو تجویز کے ساتھ یا اُس کے موید ہوں -

**Content,** *v. t.*: مطمئن ہونا ؛ قانع ہونا ؛ مطمئن کرنا ؛ خوش کرنا ؛ راحت پہنچانا -

**contentedly,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**contenteaness,** *n.*: حالت اطمینان -

**contentment,** *n.*: قناعت؛ آسودہ خاطری؛ دل جمعی؛ اطمینان -

**Contention,** *n.*: (۱) لڑائی جھگڑا ؛ جدال؛ جد و جہد ؛ بحث ؛ قیل و قال ؛ مناقشہ ؛ حجت ؛ اعتراض - (۲) مقابلہ ؛ منافسہ ؛ سعی ( کسی کے مقابلے میں کامیابی کے لیے ) -

**Contentious,** *a.*: (۱) جھگڑالو ؛ جدال پسند ؛ حجتی ؛ مناقشہ جو - (۲) نزاع انگیز ؛ پر مناقشہ ؛ جدال پرداز ؛ جھگڑے کا ( کی ) -

**contentiousness,** *n.*: اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conterminal,** *a.*: ہم سرحد ؛ ایک سرحد والا ؛ مشترک الحاطہ -

**Conterminous,** *a.*: ہم سرحد ؛ متلاقی ؛ متحد الراس ( خطوط جن کے سرے ایک نقطے پرمل جاتے ہوں ) ؛ ہم بر ( زمان و مکان ) ؛ متحد ( معناً ) -

**Contest,** *n.*: جدال ؛ مقابلہ ؛ مناقشہ ؛ مباحثہ ؛ جد و جہد ؛ لڑائی ؛ (دوستانہ ) مقابلہ ؛ منافسہ -

**Contest,** *v.t. & i.*: لڑنا؛ مبارزت کرنا؛ جھگڑنا ؛ بحثنا؛ جد و جہد یا سعی کرنا ؛ جنگ و جدال کرنا ؛ مقابلہ کرنا ( انتخاب وغیرہ ) -

**contestable,** *a.*: قابل جنگ ؛ لائق جدل وغیرہ -

**Contestant,** *n.*: مولرز ؛ مجادل؛ مقابل؛ حریف ؛ مناظر وغیرہ -

**Contestation,** *n.*: (۱) حجت بازی ؛ کٹ حجتی - (۲) تنازع -

**Context,** *n.*: سیاق عبارت ؛ سیاق و سباق ؛ اوپر نیچے کی عبارت -

*in this c.*: اسی سلسلے میں -

**contextual,** *a.*: سیاقی -

**contextually,** *adv.*: سیاق عبارت کی رو سے -

**Contexture,** *n.*: (۱) بناوٹ ؛ تانا بانا ؛ ساخت ؛ بافت - (۲) ( عبارت یا تقریر کی ) بندش ؛ ربط ؛ مربوطی -

**Contiguity,** *n.*: اتصال ؛ ربط ؛ قریبی تعلق؛ قرب ؛ ( نفسیات ) مقارنت ( تصور اُن اشیا کا جو کسی وقت یا مقام پر ایک ساتھ نظر سے گذرے ہیں ) -

**Contiguous,** *a.*: متصل ؛ قریب ؛ ملحق ؛ ہم سایہ ؛ مقرون -

**contiguously,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Continent,** *a.*: پرہیزگار ؛ پارسا ؛ متقی ؛ زاہد -

**continence,** *n.*: زہد ؛ پرہیزگاری -

**continently,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Continent,** *n.*: زمین مسلسل ؛ براعظم ؛ قارہ -

**Continental,** *a. & n.*: براعظم کا ؛ براعظم سے متعلق ؛ قاری

**continentalism,** *n.*: براعظم پرستی ؛ قارہ پسندی ؛ قاریت ؛ اپنے براعظم کی حمایت یا طرف داری -

**continentalist,** *n.*: براعظم پرست وغیرہ -

**continentalize,** *v.t.*: براعظم میں گشت لگانا ؛ براعظم کا رنگ اختیار کرنا یا اُس رنگ میں رنگ جانا -

**continentally,** *adv.*: متعلق فعل 'مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contingency,** *n.*: (۱) حالات کا غیر متیقن ہونا ؛ اتفاق ؛ اتفاقی واقعہ ' حادثہ - (۲) حالت منتظرہ ؛ موقوف یا مبنی ہونا ( کسی دوسری شے پر ) - (۳) اتفاقی مصارف وغیرہ ( صادر ) -

**Contingent,** *a. & n.*: (۱) اتفاقی ؛ ناگہانی - (۲) موقوف یا مبنی ( کسی دوسری شے پر ) ؛ مشروط - (۳) عارضی ؛ وقتی یا معاونتی - (۴) فوج امدادی ؛ غیر لازمی -

**Continual,** *a.*: جاری ؛ رواں ؛ مستمرہ ؛ متصلہ ؛ مسلسل -

**continually,** *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Continuance,** *n.*: استمرار ؛ قیام؛ ہمیشگی ؛ دوام ؛ سلسلہ -

**Continuant,** *a. & n.*: ممتد حرف ؛ ایسا حرف صحیح جس کی آواز میں تمدد کا امکان ہو (جیسے : *f, v, s, r* ) -

**Continuation,** *n.*: (۱) سلسلہ؛ تسلسل ؛ اجرا ؛ جریان ؛ استمرار ؛ ( مہاجنی اصطلاح ) کھاتا چلائی ؛ پچھلی میزان نئے کھاتے میں جوڑنا یا لکھنا ؛ پیش آورد - (۲) توسیع ؛ زوائد ؛ ازدیاد ؛ بیشی - (۳) پانچہ ؛ موزہ ( جو گھٹنوں سے مل جائے ) ؛ ( عامیانہ محاورہ ) پاجامہ ؛ پتلون -

*c. school* فرصتی مدرسہ ( جس میں ایسے لوگوں کی تعلیم فرصت کے اوقات میں جاری رکھی جاتی ہے جو ابتدائی تعلیم کے بعد مدرسہ چھوڑ چکے ہیں ) -

**Continuative,** *a.*: استمراری؛ مسلسل؛ رواں ؛ جاری ؛ عطف بیانیہ -

**Continuator,** *n.*: کسی دوسرے کی کتاب کا سلسلہ آگے جاری رکھنے والا ؛ بقیہ نویس ؛ سلسلہ گیر ؛ توسیع دہندہ ؛ اجرا کنندہ -

**Continue,** *v.t. & i.*: جاری رکھنا ؛ چلائے جانا ؛ قائم یا برقرار رہنا ؛ سلسلہ اُٹھانا ؛ بقیہ لکھنا ( قصے وغیرہ کا ) ؛ دوبارہ شروع کرنا ؛ بند نہ ہونا ؛ باز نہ رہنا ؛ (عدالت کی اصطلاح ) التوا ہونا ؛ فیصلہ نہ ہونا -

**continuable**, *a.*: قابل برقراری وغیرہ -

**Continuity**, *n.*: دوام؛ تواتر؛ جاری ماندگی؛ تسلسل؛ پیہم روانی -

*law of c.*: قانون تسلسل (یعنے یہ قانون کہ فطرت کا ہر تغیر تدریجی ہوتا ہے نہ کہ یک بیک اور بے سلسلہ) -

**Continuous**, *a.*: مسلسل؛ علی الاتصال؛ پیہم؛ غیر منقطع -

*c. brake* (of train): پیچ کنجی (ریل گاڑیوں میں ٹھیرانے کی کل جس سے ایک ہی دفعہ سب گاڑیوں میں پیچ (بریک) لگائی جاسکتی ہے) -

*c. style*: (تعمیرات) محرابی جھروکے یا دریچے والا؛ قوسی دریچہ دار -

**continuously**, *adv.*: متعلق فعل؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**continuousness**, *n.*: مسلسلیت؛ عدم انقطاع -

**Continuum**, *n.*: مادے؛ احساسات یا واقعات کا دور تسلسل -

**Cont-line**, *n.*: البیٹ لکیر؛ خط رس (رسی کی لٹوں کے بیچ کی خالی جگہ یا لکیر جو بل کھاتی ہوئی آخر تک چلی جاتی ہے) -

**Contorniate**, *a.* & *n.*: تمغا یا سکہ جس کے کنارے کنارے گول لکیر بنی ہو -

**Contort**, *v. t.*: مروڑنا؛ بل دینا؛ البیٹ دینا -

**Contortion**, *n.*: مروڑی؛ اینٹھن؛ تشنج (خاص کر چہرے یا بدن کے رگ پٹھوں کا) -

**Contortionist**, *n.*: (۱) نٹ - (۲) عضل نگار (مصور یا بت تراش جو تصویر میں چہرے کی شکن یا بدن کے پٹھے دکھائے یا پہلوان جس کے بدن کی مچھلیاں نظر آتی ہوں) -

**Contour**, *n.* & *v. t.*: (۱) ناک نقشہ؛ خط و خال؛ ڈول؛ حلیہ؛ (زمین کا) نشیب و فراز؛ ہیئت؛ شکل؛ ساخت؛ حدود نما (خط)؛ خط ساحل یا کوہ؛ ساحل کا پیچ و خم - (۲) لہوئے بنانا؛ پہاڑی کے گرد سڑک نکالنا -

*c. line*: لہریا جس سے نقشے میں سطح زمین کی بلندیاں دکھاتے ہیں -

**Contra**, *prep.* & *n.*, Pro & contra: (۱) موافق و مخالف (پہلو یا دلائل) - (۲) (بہی کھاتے کی اصطلاح) جمع کا مخالف پہلو (خاص کر) خرچ یا قرض کا حساب -

**Contra-**, *pref.*: (۱) مخالف؛ بالعکس؛ برخلاف - (۲) اطالوی باجوں کے نشان جن سے سرگم کی کمی بیشی ظاہر ہوتی ہے -

**Contraband**, *n.* & *a.*: (۱) ممنوع تجارت؛ ناجائز بیوپار؛ چھپواں لین دین - (۲) قابل گرفتاری مال؛ محصول مارے کا مال -

*c. of war*: ممنوعات جنگ (ہر قسم کی اشیا جو قانون بین الاقوام کی رو سے متحارب بین کو پہنچانی ناجائز ہوں) -

**Contrabandist**, *n.*: محصول مار؛ محصول چور -

**Contrabass**, *n.*: دیکھو DOUBLE-BASS

**Contraceptive** *a.* & *n.*: مانع حمل -

**Contract**, *n.*: (۱) اقرار؛ تعہد؛ ٹھیکا؛ کتا؛ اقرار نامہ؛ ٹھیکے نامہ - (۲) کابین نامہ؛ نکاح نامہ؛ شرائط شادی؛ قرار داد یا معاہدہ -

*c. bridge*: تاش کے "برج" کھیل کی ایک قسم -

**Contract**, *v. t.* & *i.*: (۱) اقرار نامہ لکھنا؛ تعہد کرنا؛ ٹھیکا یا کتا دینا یا لینا - (۲) حاصل یا اختیار کرنا (دوستی یا عادت)؛ مول لینا؛ اخذ کرنا - (۳) سر لینا؛ گراں بار ہونا (قرض سے) - (۴) چڑھانا یا بل ڈالنا (تیوری پر)؛ اینٹھنا مروڑنا (اعضاء کو) - (۵) کھینچنا؛ قصر کرنا؛ مختصر یا مرخم کرنا؛ (استعارتاً) محدود کرنا؛ بند یا تنگ کرنا - (۶) سمٹنا؛ سکڑنا؛ اکڑ جانا؛ تنگ یا کوتاہ کرنا؛ (p. p.) مخفف؛ تنگ؛ محدود؛ کوتاہ؛ (نحو) تخفیف؛ تقلیل یا ترخیم کرنا؛ حروف گرجانا؛ چھوٹا رہ جانا؛ (مرکب الفاظ میں سے کچھ) حذف کردینا -

*c. oneself out of*: بذریعۂ اقرار نامہ مخلصی پانا یا دست کش ہونا -

*c. marriage*: عقد نکاح کرنا -

**contractibility**, *n.*: کشش؛ اختصار پذیری؛ تخفیف پذیری -

**contractible**, *a.*: اختصار پذیر؛ تخفیف پذیر -

**Contractile**, *a.*: انقباض پذیر؛ کشش پذیر؛ انقباض پیدا کرنے والا؛ سکڑنے والا -

**contractility**, *n.*: انقباض پذیری وغیرہ -

**Contraction**, *n.*: (۱) کھینچ؛ اینٹھن؛ انقباض؛ پیچ و تاب - (۲) تنگی؛ تحدید؛ بندش - (۳) ترخیم؛ اختصار (حروف کے حذف یا ترکیب باہمی سے) تخفیف - (۴) مرخمات؛ الفاظ ترخیم شدہ؛ مخففات؛ علامات - (۵) اخذ؛ (عادت) اختیار کرنا؛ (بیماری میں) مبتلا ہوجانا - (۶) گراں باری (قرض میں) وغیرہ -

**Contractive**, *a.*: انقباضی؛ منقبض؛ تنگی کن؛ تحدیدی؛ ترخیمی وغیرہ -

**Contractor**, *n.*: ٹھیکے دار؛ صاحب تعہد؛ متعہد؛ مستاجر؛ بل ڈالنے والا یا اینٹھانے والا -

**Contractual**, *a.*: ٹھیکے کا؛ تعہدی -

**Contradict**, *v. t.*: رد کرنا؛ تردید؛ تغلیط کرنا؛ انکار کرنا؛ نقیض یا متناقض ہونا -

**contradictable**, *a.*: قابل تردید؛ قابل رد -

**contradictor**, *n.*: اسم فاعل؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contradiction**, *n.*: انکار؛ تردید؛ تخالف؛ تناقض -

*c. in terms*: بیان یا الفاظ کا تناقض یا تضاد؛ متناقض -

**Contradictious**, *a.*: منکرانہ؛ حجتی؛ مائل بہ تردید؛ تردیدی؛ تناقض انگیز؛ متضاد -

**contradictiously**, *adv.*: منکرانہ طور پر؛ انکار یا رد کرتے ہوئے -

**contradictiousness**, *n.*: حجتی پن؛ رد پسندی؛ انکار آمادگی -

**Contradictory**, *a.* & *n.*: تردیدی؛ متناقض؛ متباین؛ انکاری یا تردیدی بیان -

**contradictorily**, *adv.*: متعلق فعل؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**contradictoriness**, *n.*: تناقض؛ متناقض ہونا -

**Contradistinction**, *n.*: تمیز؛ امتیاز یا تفریق (بین الاشیا) -

**Contradistinguish**, *v. t.*: امتیاز کرنا؛ پہچان لینا؛ الگ کرلینا؛ الگ نظر آنا -

**Contralto**, *n.* & *a.*: (۱) (موسیقی) (زنانہ) اوسط بلندی کی آواز یا تان؛ مدھم؛ اوسط (زنانہ) - (۲) مدھم گانے والی یا مغنیہ؛

مدھم ؛ اوسط سُرا -

**Contraposition**, *n.*: تقابل ؛ سامنا ؛ مقابلہ ؛ (منطق) عکس نقیض ؛ عکس تقابل -

**Contraption**, *n.*: (عامیانہ) انوکھی کل ؛ کام چلاؤ مشین -

**Contrapuntal**, *a.*: گمکی ؛ گمک کی تان دینے والا ؛ سُر دینے یا سر (ساتھ) ملانے والا -

**Contrapuntist**, *n.*: گمکیا ؛ گمک دینے میں استاد یا مشاق -

**Contrariant**, *a.*: مخالف ؛ متضاد ؛ منافی ؛ ناگوار خاطر -

**Contrariety**, *n.*: تخالف ؛ (ذل) مزاج یا نوعیت میں مخالفت ؛ نا موافقت ؛ ضد -

**Contrarious**, *a.*: (متروک) مخالف ؛ ناموافق ؛ ناراض ؛ نا ساز گار ؛ دشمن -

**Contrariwise**, *adv.*: برخلاف اس کے ؛ برعکس اس کے ؛ دوسری طرف -

**Contrary**, *a. n. adv.*: برخلاف ؛ معکوس ؛ مقابل ؛ متضاد ؛ مخالف ؛ ضدی ؛ خود رائے -

*interpret by cc.*: اُلٹا سمجھنا ؛ ہاں کی جگہ نا سمجھنا -

*on the c.*: اس کے برعکس ؛ نہیں بلکہ -

*to the c.*: خلاف میں ؛ برعکس -

**contrarily**; *adv.*: مخالفانہ ؛ مقابلے میں -

**contrariness**, *n.*: مخالفت ؛ معکوسیت ؛ تضاد ؛ تباین ؛ متقابل ؛ ضد ؛ عکس -

**Contrast**, *v. t. & i.*: (۱) مقابلہ کرنا ؛ آمنے سامنے لانا ؛ مقابلہ کر کے جانچنا ؛ فرق دیکھنا - (۲) ممتاز ؛ نمایاں یا سب سے الگ ہونا ؛ الگ نظر آنا -

**Contrast**, *n.*: (۱) امتیاز ؛ فرق (نمایاں) - (۲) مقابلہ ؛ آمنا سامنا - (۳) ممتاز یا علیحدہ یا نمایاں شے ؛ الگ -

**Contrate**, *a.*: (پہیا) سیدھے دندانے یا کھڑے دندانوں کا -

**Contravallation**, *n.*: حصار بندی ؛ حیاط بندی (محصور شہر یا لشکر گاہ کے گرد کی دیوار یا دمدمے جو محاصرین بنالیں) -

**Contravene**, *v.t.*: (قانون) (۱) خلاف ورزی یا تجاوز کرنا - (۲) رد و قدح کرنا ؛ جھگڑنا ؛ ٹوکنا ؛ معارضہ کرنا - (۳) مزاحم ہونا ؛ حائل ہونا ؛ ٹکرا جانا (باہم) -

**Contravention**, *n.*: تجاوز ؛ خلاف ورزی -

*contretemps* (kontretong), *n.*: بد نصیبی ؛ سوء اتفاق ؛ خرابی ؛ رنگ میں بھنگ ؛ رکاوٹ ؛ عائق -

**Contribute**, *v. t. & i.*: (۱) شرکت کرنا (کسی صرف میں) ؛ چندہ دینا ؛ مہیا یا فراہم کرنا - (۲) سبب ہونا ؛ مدد ہونا (کسی شے کے واقع ہونے میں) -

**Contribution**, *n.*: (۱) حصہ ؛ چندہ ؛ چندہ دھی ؛ امداد - (۲) مضمون ؛ مراسلہ ؛ مقالہ (جو کسی جریدے یا کتاب میں چھپنے کے لیے بھیجا جائے) ؛ صحیفہ - (۳) جزیہ ؛ جنگی محصول (جو فوج کے مصارف کے واسطے وصول کیا جائے) -

*lay under c.*: جنگی محصول وصول کرنا یا عائد کرنا ؛ مدد لینا -

**Contributor**, *n.*: (خاص کر) چندہ دینے والا وغیرہ ؛ مضمون نگار ؛ صحیفہ نویس -

**Contributory**, *a. & n.*: (۱) جب کوئی کمپنی ٹوٹ جائے تو وہ شخص جو اُس کے قرضوں کے ادا کرنے میں شریک ہو - (۲) امدادی -

*c. negligence*: ایسے مجروح کی غفلت جس کا اپنا ھی فعل یا ترک فعل حادثے کا معین ہوا ہو ؛ امدادی غفلت -

**Contrite**, *a.*: (۱) نادم ؛ تائب ؛ پشیمان ؛ متاسف ؛ محزون - (۲) ندامت آمیز ؛ پُر انفعال -

**contritely**, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contrition**, *n.*: خشیت ؛ توبہ ؛ استغفار ؛ ندامت -

**Contrivance**, *n.*: (۱) حیلہ ؛ جھانسا ؛ تدبیر ؛ ترکیب ؛ اختراع ؛ ایجاد ؛ جدت ؛ استعداد - (۲) آلہ ؛ پرزہ ؛ کل -

**Contrive**, *v.t.*: حیلہ کرنا ؛ ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ جتن کرنا ؛ تدبیر نکالنا ؛ گھر (یا گھر کے کام) چلانا -

**contrivable**, *a.*: صفت ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**contriver**, *n.*: اسم فاعل -

**Control**, *n.*: (۱) اختیار ؛ اقتدار ؛ قابو ؛ حکومت ؛ نگرانی - (۲) محاسبہ ؛ جانچ پڑتال - (۳) معیار مقابلہ (تجربات کے نتائج کے جانچنے کے لیے) - (۴) روک ؛ رکاوٹ ؛ قید ؛ بندش ؛ ضبط - (۵) قابو یافتہ شخص ؛ مسلط روح یا ھم زاد ؛ بیر ؛ موکل - (۶) موٹر منزل ؛ موٹر اڈا ؛ موٹر چوکی (وہ جگہ جہاں دوڑ میں ہوائی جہاز یا موٹریں ٹھیرانے اور درست کرنے کی اجازت ہوتی ھے) ؛ (جمع) پرزے جن سے ہوائی جہاز کے موڑنے میں مدد ملتی ھے -

**Control**, *v.t.*(-ll-): اختیار یا قابو میں لانا ؛ تسلط یا حکومت کرنا ؛ روکنا ؛ ضبط کرنا ؛ جانچنا ؛ محاسبہ کرنا وغیرہ -

**controllable**, *a.*: تسلط پذیر ؛ قابل ضبط یا محاسبہ وغیرہ -

**controlment**, *n.*: اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Controller**, *n.*: (۱) افعال مذکور کا فاعل - (۲) محاسب سرکاری ؛ ناظم ؛ صرف خاص وغیرہ کا میر سامان ؛ ناظر -

**controllership**, *n.*: محاسبی کی خدمت یا عہدہ -

**Controversial**, *a.*: نزاعی ؛ متنازع فیہ ؛ مباحثہ انگیز ؛ پر مناقشہ -

**controversialism**, *n.*: نزاع انگیزی ؛ مناقشہ پسندی ؛ مباحثہ جوئی -

**controversialist**, *n.*: نزاع انگیز ؛ مناقشہ پسند ؛ مباحثہ جو -

**cotroversially**, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Controversy**, *n.*: مباحثہ ؛ نزاع ؛ مناقشہ ؛ قیل و قال -

*without, beyond, c.*: بلا مناقشہ ؛ مسلمہ ؛ خارج از مناقشہ ؛ بحث یا مناقشے سے بالا تر -

**Controvert**, *v.t.*: بحث کرنا ؛ حجت کرنا ؛ جھگڑنا ؛ نہ ماننا ؛ انکار کرنا

**controvertist**, *n.*: حجتی ؛ بحث پسند -

**Contumacious**, *a.*: سرکش ؛ شورہ پشت ؛ نافرمان (خاص کر عدالت کے احکام نہ ماننے والا) ؛ سرتاب ؛ متمرد -

**contumaciously**, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**contumaciousness, contumacy**, *nn.*: اسماء مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contumelious**, *a.*: تضحیک ؛ گستاخ ؛ شوخ چشم ؛ بیہودہ -

**contumeliously**, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contumely**, *n.*: تہتک ؛ بیہودگی ؛ نا معقول حرکت ؛ زبان درازی ؛

شوخ چشمی -

**Contuse**, *v.t.* : گبھی یا گپت یا بھیتری مار مارنا (جس میں زخم یا خراش نہ آئے ) -

**contusion**, *n.* : بھیتری مار یا چوٹ -

**Conundrum**, *n.* : پہیلی ؛ چیستان ؛ معما -

**Convalesce**, *v.i.* : تندرستی یا صحت بحال ہونا ؛ اِفاقہ ہونا -

**Convalescent**, *a.* & *n.* : اِفاقہ یاب ؛ روبہ صحت -

**convalescence**, *n.* : اِفاقہ ؛ روبہ صحت ہونا -

**Convection**, *n.* : نقل ( حرارت یا برق ) ؛ حرارت یا برق رسانی -

*convenance*, *n.* (pl.) : آداب مجلس ؛ رسمی اخلاق ؛ شایستگی ؛ تمیز -

**Convene**. *v.t.* & *i.* : اِنعقاد یا اجلاس ہونا یا کرنا ؛ طلب یا جمع کرنا -

**convenable**, *a.* : صفت ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Convenience**, *n.* : (۱) موزونیت ؛ مناسبت - ( ۲ ) گنجائش ؛ کشادگی ؛ فراغت ؛ فرصت- (۳) آرام آسائش ؛ سہولت ؛ فائدہ‌مندی ( مالی ) ( ۴ ) کار آمد تدبیر یا شے ؛ ہلکی پھلکی چیز ( ظرف ' صندوق وغیرہ ضروریات کی چیزیں ) - ( ۵ ) بیت الخلا ( جس میں نل لگا ہو ) ؛ بمبا ؛ ( متروک محاورے میں ) گاڑی -

*conveniences* : ضروریات ؛ اسباب آسائش -

*make a c. one* : کسی کو اسامی بنانا ؛ کسی کی بے خبری یا نیک دلی سے فائدہ اُٹھانا -

*marriage of c.* : روپے کے لیے یا روپے کی شادی -

**Convenient**, *a.* : مفید ؛ موزوں گنجائش کا ؛ آسان ؛ سہولت ' فرصت یا راحت کا -

**Convent**, *n.* : (۱) عیسائی اہل خانقاہ ؛ مذہبی گروہ سالکین ( بالعموم عورتیں جو کسی ایک جگہ رہیں سہیں ) - (۲) عیسائی خانقاہ ؛ مذکورۂ بالا گروہ کے رہنے کا مقام -

**Conventicle**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) مخالفان کلیساے انگلستان کی ناجایز مخفی مجلس یا مجلس گاہ - ( ۲ ) خفیہ مجلس یا جلسہ -

**Convention**, *n.* : (۱) اجتماع ؛ احتفال؛ انعقاد مجلس ( تاریخ انگستان میں پارلیمنٹ کا اجتماع بلا حکم شاہی ۱۶۶۰ ء اور ۱۶۸۸ ء میں ) - ( ۲ ) معاہدہ ؛ قول و قرار ؛ تراضی طرفین - (۳) رواج ؛ ریت رسم ؛ مرضی عامہ -

**Conventional**, *a.* : رسمی ؛ رواجی ؛ غیر طبعی ؛ تقلیدی -

**conventionalism**, *n.* : رسم پرستی ( تقلید رسوم و قواعد مقررہ )

**conventionalist**, *n.* : رسم پرست ؛ پابند رسوم ( مقلد ) -

**conventionality**, *n.* : قید رسمی ؛ آداب مقررہ -

**conventionalize**, *v.t.* : رواج بنانا ؛ رسمی کردینا -

**conventionally**, *adv.* : رسماً ؛ رسمی طور پر -

**Conventionary**, *a.* & *n.* : شکمی کا شتکار -

**Conventual**, *a.* & *n.* : خانقاھی ؛خانقاہ کا فرد ( فرانسسکن کے کم متعصب سلسلے کا آدمی ) -

**Converge**, *v.i.* & *t.* : جھکنا ؛ جھکانا ؛ مائل ہونا یا کرنا - ( ایک ھی نقطے کی طرف): (ریاضی ) استدقاق استقران یا میل کلّی ہونا -

**convergence**, **- ency**, *nn.* : استدقاق ؛ میل کلی -

**convergent**, *a.* : مستدقق ؛ مائل کلی -

**Conversable**, *a.* : خوش‌تقریر؛ خوش بیان؛ ملنے کے لایق یا قابل؛ ملنسار

**conversableness**, *n.* : ملنساری ؛ خوش بیانی -

**conversably**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conversance**, **-cy**, *n.* : واقفیت ؛ آگہی ؛ خبرداری -

**Conversant**, *a.* : واقف ؛ ماہر ؛ مشاق ؛ بے تکلف ( خاندان ' اشخاص وغیرہ سے ) ؛ مشغول؛ مصروف -

**Conversation**, *n.* : (۱) گفتگو ؛ مکالمت ؛ بات چیت؛ کلام - (۲) تعلق ؛ مجامعت -

*c. (piece)* : ایک قسم کی نقاشی جس میں کئی اشخاص کی تصویر ہوتی ھے -

**conversationist**, *n.* : باتونی ؛ گویا ؛ خوش بیان -

**Conversational**, *a.* : (۱) گفتگو سے متعلق - (۲) باتونی؛ باتیں کرنے کا شائق -

**conversationalist**, *n.* : دل چسپ باتیں کرنے والا ؛ فصیح البیان؛ خوش تقریر ؛ طلیق اللسان ؛ خوش گفتار -

**conversationally**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Conversazione**, *n.* ( pl. *-nes*, *-ni* pron.- ne) : علمی مذاکرہ؛ صحبت علمی ؛ بزم احباب ( اہل علم کی بے تکلف صحبت' عام طور پر شام کے وقت ' جس میں وہ اپنے تجربے ' تحقیقات اور مصوری وغیرہ کے اعلیٰ نمونے پیش کرتے ہیں ) -

**Converse**, *v.i.* : باتیں یا گفتگو کرنا -

**Converse** *n.* : ( متروک ) ملاقات؛ بحث ؛ گفتگو ؛ تقریر -

**Converse**, *a.* & *n.* : مخالف ؛ معکوس ؛ مقلوب؛ ضد ؛ ( منطق ) معکوس ؛ ( قضیہ ) ؛ ( ریاضی ) عکس ؛ قلب ؛ اُلٹ

**conversely**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورہ بالا معنوں میں -

**Conversion** *n.* : (۱) ضد؛ عکس؛ انقلاب ؛ معکوسیت ( خاص کر منطق میں جزا کی ) شرط ( ۲ ) تبدیلی ؛ تغیر ( کسی راے یا مذہب کا ) - ( ۳ ) انابت ؛ رجوع ( الی‌اللہ ) - ( ۴ ) مبادلہ ( ایک قسم کے تجارتی حصص کا دوسرے قسم کے حصص میں ) -

**Convert**, *v.t.* : ( ۱ ) تبدیل کرنا یا کرانا ( راے یا مذہب کا ) ؛ خدا کی طرف پھیرنا ؛ رجوع کرنا وغیرہ ( ۲ ) (تجارتی اصطلاح - دیکھو لفظ ماقبل ) -

**Convert**, *n.* : نو مذہب؛ جیسے : نومسلم ؛ نوعیسائی وغیرہ ( دیکھو PERVERT )-

**Convertible**, *a.* : (۱) تغیر پذیر؛ تغیر قبول -(۲) ( ہنڈی وغیرہ ) مبادلہ پذیر ؛ قابل بدل ( اجناس کی صورت میں ) -

*c. husbandry* : تبدیل فصل یا جنس ( کاشت میں ) -

*c. terms* : مترادفات -

**convertibility**, *n.* : تبدیل؛ تغیر پذیری -

**convertibly**, *adv.* : متعلق فعل؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Convex**, *a.* : محدب ؛ کروی -

**convexity**, *n.* : حدبیت ؛ کرویت -

**convexly**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Convexo-:** ( مرکب الفاظ میں ) محدب ؛ مجوف وغیرہ جیسے - *c.-concave:*

**Convey, v.t.:-** (۱) منتقل کرنا ؛ لے جانا ؛ پہنچانا (آواز، بو وغیرہ کا) (۲) سمجھانا ؛ بتانا ؛ ذہن نشین کرنا ( معنی وغیرہ کا ) ؛ معنے رکھنا یا ہونا ؛ ( قانون ) جائداد کا منتقل کرنا -

**conveyable, a.:** قابل انتقال -

**Conveyance, n.:** (۱) انتقال ( جائداد ) ؛ تحویل ؛ ایصال ؛ رسانید - (۲) سواری -

**Conveyancer, n.:** مختار ؛ نقل نویس ( انتقال جائداد کی دستاویز کا کاتب ) -

**Conveyancing, n.:** دستاویز نویسی ؛ نقل نویسی -

**Convict, n.:** مجرم ؛ سزایاب ( جو سزا بھگت رہا ہو ) -

**convictism, n.:** نظام تعزیری -

**Convict, v.t.:** مجرم قرار دینا یا ثابت کرنا ؛ سزا سنانا ( عدالت کا ) ؛ گنہگار ٹھیرانا ؛ قائل معقول کردینا -

**convictive, a.:** فیصل؛ مسکت ؛ مثبت جرم -

**Conviction, n.:** (۱) اثبات جرم ؛ سزا دھی - (۲) توثیق ؛ اذعان؛ یقین کلي - (۳) ( دینیات ) اذعان گنہگاری ؛ احساس تصور -

**Convince, v.t.:-** یقین دلانا ؛ باور کرانا؛ منوا دینا؛ گناہ کا احساس پیدا کرنا -

**convincement, convincingness, nn.:** تیقن ؛ وثوق ؛ منوا دینے کی قابلیت ؛ معقولیت -

**Convincible, a.:** تیقن پذیر ؛ معقول پسند -

**Convivial, a.:** (۱) جلسۂ یاراں کا ؛ جشنی ؛ ضیافتی - (۲) یارباش؛ زندہ دل ؛ خوش طبع -

**convivialist, n.:** جشن دوست ؛ یارباشی کا دل دادہ -

**conviviality, n.:** یار باشی ؛ زندہ دلی ؛ جشن سازی -

**convivially, adv.:** متعلق فعل، مذکورۂ بالا معنوں میں

**Convocation, n.:** (۱) بلاوا ؛ طلبی اجتماع ؛ احتفال - (۲) یارک یا کنٹربری کے پادریوں کا جلسہ - (۳) آکسفورڈ یا ڈرھم یونیورسٹی کی مجلس قوانین - (۴) جامعہ کا سالانہ جلسہ تقسیم اسناد ؛ اجتماع جامعہ ؛ دیوان جامعہ -

**convocational, a.:** اجتماعی ؛ جامعی -

**Convoke, v.t.:** جمع یا طلب کرنا ؛ بلانا ( جلسے میں ) مجتمع کرنا -

**Convolute, a. & n.:** بل کھایا ہوا ؛ بٹا ہوا ؛ لپٹا ہوا . ملفف ؛ مفتول؛ پیچ بہ پیچ ؛ پیچاں؛ پیچک؛ اینٹھی؛ لپیٹ ؛ ( حیوانیات ) پیچاں ؛ بلیلا ( بل دار بمعنی پیچ والا ) -

**Convolution, n.:** پیچ ؛ پیچیدگی ؛ بل ؛ تہ؛ لپیٹ -

**Convolve, v.t. & i.:** لپیٹنا ؛ تہ کرنا ؛ گولا بنانا -

**Convolvulus, n. (pl. -luses):** شاخ پیچان ( ایک قسم کی بیل ) یا عشق پیچہ -

**Convoy, v.t.:** پہنچانا ؛ ( جنگی جہازوں کا ) بدرقہ دینا ؛ مسلح بدرقہ ساتھ ہونا؛ (متروک) لے چلنا ؛ رہ نمائی کرنا (مہمان یا بیگمات کی ) -

**Convoy, n.:-** (۱) بدرقہ (اعزاز یا حفاظت کےلیے)؛ محافظت؛ مشایعت - (۲) فوجی دستہ یا سامان رسد ( جس کے ہمراہ بدرقہ ہو ) - ( ۳ ) تجارتی بیڑا ( جس کے ساتھ بدرقہ ہو یا خود اپنی حفاظت کرسکے ) -

**Convulse, v.t:** ( ھنسی سے ) ہلادینا ؛ جھنجھوڑ دینا ؛ مروڑیاں لینا ؛ لوٹ جانا یا پیٹ میں بل پڑنا -

**Convulsion, n.:** (۱) مروڑی ؛ اینٹھن ؛ ( اعضامیں ) تشنج؛ لرزہ ؛ کپ کپی؛ ام الصبیان؛ پسلی کا آزار - (۲) (بصیغۂ جمع) خندۂ بے اختیار؛ (ھنسی کی) لوٹن- (۳)(ملکی یا تمدنی) ھنگامہ. ھل چل؛ کھل بلی-

**Convulsive, a.:** لرزہ انگن ؛ لرزہ آور وغیرہ ( نیز استعارتاً ) -

**convulsively, adv.-** متعلق فعل، مذکورۂ بالا معنوں میں

**Cony, -ney, n.:** خرگوش ( ولایتی ) ؛ سرخ چشم ؛ ارنب ؛ ( انجیل کی اصطلاح میں ) چھوٹا سور ؛ خنزیر -

*c. -catcher:* ابلہ فریب ؛ عیار؛ فریبی -

**Coo, v.i. & t. & n.:** غٹر غوں یا غوں غوں کرنا - غٹرغوں ؛ کو کو -

*bill & c.:* پیار محبت کی باتیں ؛ بوس و کنار -

**Cooee, Cooey, n.:** ھوت ؛ بلانے کی آواز جو آسٹریلیا کے دیسیوں سے وھاں کے انگریز آباد کاروں نے اخذ کرلی ھے -

**Cook, n.:** باورچی ؛ طباخ -

*c. -house, -room:* باورچی خانہ ؛ مطبخ ( جہاز کا )

*c. -shop:* نان بائی کی دکان ؛ بھٹیار خانہ -

*too many cc. spoil the broth:* ( کہاوت ) یعنی نوکروں کی بھیڑ بھاڑ سے اُلٹا کام خراب ھوتا ھے ؛ دو ملاؤں میں مرغی حرام -

**Cook, v.t. & i.:** پکنا ؛ پکانا ( کھانا ) ؛ گھڑدینا ؛ بنانا ؛ ملمع سازی کرنا ؛ (عام محاورہ) فرضی حساب تیار کر دینا؛جعل بنا نا -

*c. his goose:* کسی کا ناس کردینا ؛ خاتمہ کردینا -

**Cooker n.:** (۱) آلۂ طباخی ؛ چولھا ؛ دیگچہ یا پکانے کا ظرف ؛ طعام پز - (۲) ترکاری یا پھل وغیرہ جو اچھے پکتے ھوں- (۳) گھڑنے یا حساب بنانے والا ؛ جعل ساز -

**Cookery, n.:** طباخی؛ باورچی گری -

*c. -book:* کتاب طباخی

**Cookie, n.:** چھوٹا کیک ؛ کاک ؛ ٹکیا ؛ ( اسکاٹستان میں ) نان پاو -

**Cooky, n.:** ( عام محاورہ ) باورچن یا باورچی -

**Cool, a. & n.:** (۱) خنک ؛ نیم سرد ؛ ھلکا ٹھنڈا ؛ بارد - (۲) دھیمے یا معتدل مزاج کا ؛ ضابط ؛ ٹھنڈی مٹی کا - (۳) سرد مہر ؛ بے مروت ؛ روپے کے متعلق تاکید کے لیے بمعنی نقد، کھنکھناتے ھوے (۴) خنکی ؛ خنک موسم یا مقام -

*c. -headed:* ضابط ؛ معتدل مزاج -

*c. scent:* ( شکار کی اصطلاح ) مدھم ؛ کمزور -

*c. tankard:* شراب، پانی اور عرق لیموں کا شربت -

*it cost me a c. thousand:* مجھے کھنکھناتے ھوے ایک ھزار دینے پڑے -

**coolish, a.:** خنکی بخش -

**coolly, adv.:** اطمینان سے ؛ سرد مہری سے ؛ بے مروتی سے ؛ ضبط سے وغیرہ -

**coolness, n.:** خنکی ؛ سرد مہری ؛ ضبط وغیرہ مثل ماقبل -

**Cool, v.i. & t.:** ٹھنڈا ھونا ؛ ٹھنڈا ھوجانا ؛ ٹھنڈا کرنا ( نیز استعارتاً ) -

*c. one's coppers, heels:* انتظار کرنا ؛ بٹھاے رکھنا -

**Cooler, n.:** ٹھنڈا کرنے کا برتن؛ خنک ساز (شراب وغیرہ کے واسطے)؛ ظرف تبرید -

**Coolie, -ly,** *n.*: قلی ؛ هندی یا چینی مزدور ؛ حمال -

**coolieism,** *n.*: قلی گری ؛ قلی پیشگی؛ قلیوں کو غیر ممالک میں لے جانے کا طریقہ -

**Coomb, Combe** (koom), *n.*: گھاٹی ؛ ڈھلان ( پہاڑی یا ساحل کی ) -

**Coon,** *n.*, **Racoon**: عیار ؛ مکار ؛ ریا کار -

*gone* **c.**: لا علاج ( جس کے معاملے میں کوئی اُمید باقی نہ ہو ) -

**Coop,** *n.*: ٹوکرا ؛ ٹاپا ( مرغیوں کا ) ؛ پھنکی ؛ ٹوکری ؛ جھلی ( مچھلیاں پکڑنے کی ) ؛ ( استعارتاً ) پنجرا یا کال کوٹھری -

**Coop,** *v.t.*: ٹوکرا ڈھانپنا ؛ ٹاپے میں بند کرنا ؛ گرفتار یا مقید کرلینا -

*c. up, in*: پھنکی میں ڈالنا ؛ پکڑ بٹھانا -

**Cooper,** *n.,* & *v. t.*: ( ۱ ) پیپے ساز ؛ کپیاں بنانے والا ؛ کپی گر- ( ۲ ) پیپوں کا بنانا یا مرمت کرنا- ( ۳ ) ایک قسم کی مرکب شراب - ( ۴ ) (*vb.*) کپی سازی ، ٹین گری ، کپوں کی مرمت کرنا - ( ۵ ) کپی بھرنا ؛ کپی میں ڈالنا ؛ محفوظ کرنا -

*dry* **c.**: خشک اشیا کے لیے پیپے بنانے والا -

*wet* **c.**: تر اشیا کے لیے کپے بنانے والا -

*white* **c.**: ٹین گر ؛ بالٹیاں ، ڈول وغیرہ بنانے والا ؛ ( جہازی اصطلاح ) کپوں کی مرمت کرنے والا ؛ کپی گر ؛ کپے گر

*wine* **c.**: خردہ فروش کلال یا نمونے دینے یا بوتلوں میں بھرنے کا کام کرنے والا -

**Cooperage,** *n.*: ( ۱ ) کپے سازی ؛ اُس کی دکان یا کار خانہ- ( ۲ ) کپے ساز کی اُجرت -

**coopery,** *n.*: کپے سازی کا کام یا کار خانہ -

**Co(-)operate,** *v.i.*: ( ۱ ) مل کر یا بالاشتراک کام کرنا ؛ ساتھ یا مدد دینا ( کام میں ) - ( ۲ ) مل جانا ؛ ممد ، ساز گار ، مساعد ، موید ہوجانا ( مختلف چیزوں کا کسی ایک نتیجہ پیدا کرنے میں ) - ( ۳ ) معاشیاتی تعاون کرنا -

**co-operant,** *a.*: هم کار ؛ هم غایت -

**co-operator,** *n.*: معاون ؛ شریک کار ؛ مدد کار ؛ ( کسی کام میں ) ؛ ساتھی -

**Co-operation,** *n.*: اتحاد عمل ؛ اشتراک ؛ تعاون ؛ موالات ؛ ( معاشیات ) امداد باهمی ؛ انجمن هائے قرضۂ باهمی -

**Co-operative,** *a.*: اشتراک کا ؛ مساعد ؛ موید ؛ معاونت کرنے والا ؛ مائل بہ تعاون ؛ انجمن امداد باهمی کا رکن ؛ صنعت و حرفت کی امدادی انجمن سے متعلق -

*c. society*: انجمن امداد باهمی -

*c. store*: انجمن امداد باهمی کا مال خانہ یا گدام -

**co-operatively,** *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں-

**Co-opt,** *v.t.*: ( ساتھی یا شریک کار ) چن لینا ؛ منتخب یا نامزد کرلینا ؛ ساتھ لینا -

**co-optation,** *n.*: انتخاب شریک ؛ شریک جوئی -

**Co(-)ordinate,** *a.*& *n.*: هم وزن ؛ هم پلہ ؛ هم رتبہ ؛ هم درجہ ؛ هم قسم ؛ ( نحو ) هم رتبہ جملہ ؛ ذی اماثل ؛ مشتمل بر اشیائے هم درجہ ؛ ( ریاضی ) منظم ؛ معدد ( خطوط وغیرہ ) -

**co-ordinately,** *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Co-ordinate,** *v.t.*: هم پلہ یا هم وزن بنانا یا هو جانا ؛ ( اجزا کو ) مربوط کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ تنظیم کرنا -

**co-ordination,** *n.*: هم وزن سازی ؛ ربط دهی ؛ ترتیب ؛ ترکیب -

**co-ordinative,** *a.*: معطوف ؛ مربوط کن وغیرہ مثل ماقبل -

**Coot,** *n.*: پن ڈبی ؛ ایک قسم کی مرغابی خاص کر وہ جس کا سر سفید هوتا هے -

*Bald C.*: ایک مثل "*bald as a c.*" - گنجی مرغابی ( بن گئی هے ) -

**Cop,** *n.*: ککڑی ؛ سوت کی پنتی یا انٹی جو تکلے پر چڑھاتے هیں-

**Cop,** *n.*: ( بازاری ) کوتوالی کا جوان یا سپاهی ؛ برقنداز -

**Cop,** *v.t.*: ( بازاری ) پکڑ لینا ؛ لپک لینا -

**Copaiba,-va,** *n.*: برازیلی بلسان ( ایک طرح کا نباتی روغن جو مرهم وغیرہ کے کام آتا هے ) -

**Copal,** *n.*: ایک قسم کا گوند یا مدہ جو جلا یا وارنش کے کام آتا هے -

**Coparcenary,-ery,Coparcener,** *nn.*: دیکھو PARCENARY, PARCENAR

**Copartner,** *n.*: ساجھی ؛ حصہ دار ؛ شریک ؛ رفیق -

*labour c.-ship*: شراکت محنت کا اصول یعنی مزدوروں کی شرکت منافع میں ؛ مزدوروں کی ساجھے داری کا طریقہ -

**copartnership,** *n.*: شراکت ؛ ساجھے داری ؛ رفاقت -

**Copartnery,** *n.*: شراکت ؛ ساجھا ؛ حصہ داری -

**Cope,** *n.*: ( ۱ ) پادریوں کا چغا ؛ عبا - ( ۲ ) سر قالب ؛

*c.-stone*: منڈیر ؛ آخری ردا ؛ مانگ -

**Cope,** *v. t.* & *i.*: منڈیر یا مانگ بنانا ؛ چھجا ڈالنا ؛ چھجا بن جانا یا هو جانا -

**Cope,** *v. i.*: ( کسی سے ) مقابلہ هونا ؛ نمٹ لینا ؛ سابقہ پڑنا ؛ اُلجھنا ؛ جد و جهد کرنا ؛ ( کام وغیرہ کو ) قابو میں لانا ؛ سمیٹ لینا -

**Copeck,** *n.*: تانبے کا روسی سکہ ( تقریباً ایک پیسے کے برابر)-

**Coper,** *n.*, (Also *horse* c.): گھوڑوں کا سوداگر -

**Coper,Cooper,** *n*: کشتی میں شراب کی دکان جو بحر شمالی میں ماهی گیروں کے لیے هوتی هے -

**Copernican,** *a.*: کوپرنیکی ( نظام ) ؛ کوپرنیکوس کا ( نظام شمسی ) -

**Coping,** *n.*: منڈیر ؛ مانگ ؛ سر دیوار ( دیوار کا سب سے اوپر کا حصہ جسے بالعموم ڈھلواں بناتے هیں ) ؛ چھجا ؛ چوٹی -

*c.-stone*: منڈیر ، تک یا چھجے کے پتھر -

**Copious,** *a.*: ( ۱ ) لبریز ؛ بھرا هوا ؛ پر ؛ کثیر ؛ پر گو ؛ صاحب معلومات - ( ۲ ) وسیع ؛ جامع ( زبان جس میں الفاظ بکثرت هوں ) ؛ کثیراللغات -

**copiously,** *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**copiousness,** *n.*: افراط ؛ کثرت ؛ لبریزی -

**Copper,** *n.* & *a.*: (۱) تانبا ؛ مس- (۲) مسی سکہ ؛ پیسا ؛ پینی؛ ٹکا وغیرہ - (۳) تانبے کے برتن - *v. t.* (۴) جهاز کے پیندے پر تانبا چڑھانا -

*c.-bit*: لوهے کا اوزار ( جس کے سرے پر تانبے کی نوک هوتی

ھے اور دھات گلانے میں کام آتا ھے ) -

*c. -bottom v. t.*: جہاز کے پیندے پر تانبا چڑھانا ؛ تانبے کا پیندا چڑھانا -

*c. -bottomed*: تم پیندیا ( جہاز ) -

*c. captain*: ٹکے کا کپتان ؛ جھوٹ موٹ کا کپتان -

*copperhead*: ایک قسم کا زھریلا سانپ ؛ ( امریکی ) تامڑا -

*c. Indian*: سرخ فام ( شمالی امریکا کے اصلی باشندے ) -

*copperplate*: مسی لوح ؛ کندہ کاری کی تختی ( جس پر اشکال یا تصاویر کندہ کر کے عکس چھاپتے ھیں ) ؛ صاف ؛ خوش خط -

*c. -smith*: ٹھٹیرا ؛ مس گر -

*cool* one's *cc.*: پیاس بجھانا ( شراب نوشی سے ) ؛ حلق تر کرنا -

*hot cc.*: تشنگی ؛ خشکی ؛ حلق اور منہ کی سوزش ( جو کثرت مے خواری سے پیدا ھوجاتی ھے ) -

**coppery**, *a.*: مسی ؛ مس آمیز ؛ مس نما -

**Copper**, *n.*: ( بازاری ) کوتوالی کا جوان یا سپاھی ؛ برقنداز -

**Copperas**, *n.*: نیلا تھوتھا ؛ زنگار ؛ کسیس -

**Coppice**, *n.*: بنی ( جھاڑیوں کا جنگل ) ؛ غابہ -

*c. -wood*: بن کی لکڑی ؛ جھاڑیاں -

**Copra**, *n.*: کھوپرا ( ناریل کی سوکھی گری ) -

**Copro-**: ترکیبی جز ( یونانی لفظ kopros "گوبر" سے ) ؛ جیسے :-

*coprolite*: متحجر فضلہ -

*coprlitic*, *a.*: متحجر فضلے سے متعلق -

*coprology*, *n*: ھزل ؛ ھزلیات ؛ فحش ؛ مغلظات ؛ فحش کلام یا آرٹ -

*coprophagous*, *a.*: گبریلا ؛ گوبر خور ( کیڑا ) -

**Copse**, *n.*, & *v. t.*: (۱) جھاڑی ؛ بنی ( جھاڑیوں کا جنگل ) - (۲) جھاڑی بنا دینا ؛ بنی لگانا -

**copsy**, *a.*: بنیلا ؛ جھاڑی والا -

**Copt**, *n.*: قبط ؛ قبطی ؛ مصر کے وہ اصلی باشندے جو اب تک عیسائیوں کے یعقوبی فرقے کے پیرو ھیں -

**Coptic**, *a.* & *n.*: قبطی ؛ قبطوں کا ؛ قبطی زبان -

**Copula**, *n.*: (نحو و منطق) اسناد ؛ ربط ( خاص کر فعل "ھونا" ) ؛ رابطہ - ( طب ) ھڈیوں کا جوڑ ؛ بند ؛ مفصل ؛ ( موسیقی ) سرتی ؛ چھوٹا سر جو دو راگوں کے درمیان ھو -

**copular**, *a.*: جوڑ کا ؛ مفصلی -

**Copulate**, *v. i.*: ھم بستر ھونا ؛ مباشرت کرنا ؛ جفتی کرنا -

**copulotory**, *a.*: مباشر ؛ مباشرتی -

**Copulation**, *n.*: ھم بستری ؛ مباشرت ؛ مجامعت ؛ ( نحوی یا منطقی ) ربط ؛ تعلق -

**Copulative**, *a.* & *n.*: (۱) ( نحو ) جز ؛ حرف عطف ؛ عاطفہ - (۲) ملانے والا ؛ ربط دہ ؛ ( حیوانیات ، تشریح ) مباشرت پذیر ؛ مباشرتی -

**copulatively**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Copy**, *n.*: نقل ( تحریر یا تصویر کی ) ؛ نسخہ ( کتاب وغیرہ کا ) ؛ ( قانون میں ) نقل خسرہ یا جمع بندی ( دیکھو COPYHOLD ) -

*c. -book*: مشقی یا تعلیمی تختیاں ؛ لکھنے کی کتاب ؛ سومشقی کاپی -

*c. -book maxims, morality*: فرسودہ یا پیش پا افتادہ مقولے -

*c. of verses*: یونانی یا لاطینی نظم کی مشق ( کالجوں میں ) -

*fair, clean c.*: مبیضہ ؛ صاف نقل -

*it will make good c.*: یہ ( مضمون ) اخبار کے لیے اچھا مسالا ھوگا -

*rough, foul, c.*: مسودہ ؛ اصل -

**Copy**, *v.t.* & *i.*: نقل کرنا ؛ ریس کرنا ؛ نقالی کرنا ؛ نقل نویسی کرنا ؛ اتارنا -

**copyist**, *n.*: نقل نویس -

**Copyhold**, *n.* & *a.*: کاشت یا قبضہ بروے جمع بندی ؛ ( اراضی کا ) پٹا ؛ اجارہ -

**Copyright**, *n.* & *a.*, & *v. t.*: (۱) حق طبع یا اشاعت - (۲) حق طبع محفوظ کرانا یا حاصل کرنا -

**Coquet**, *a.*: ناز نخرے والی ؛ عشوہ گر ؛ پر غمزہ ؛ البیلی ؛ البیلا ؛ چھیلا -

**Coquet, Coquette**, *v. i.* (-tt-): نخرا یا غمزہ کرنا ؛ نازدکھانا ؛ ٹالنا ؛ اڑانا ( بات کو ) ؛ ناز و غمزہ کرنا -

**Coquetry**, *n.*: غمزہ ؛ ناز نخرا ؛ عشوہ گری -

**Coquette**, *n.*: (۱) نازنین ؛ عشوہ گر ؛ معشوقۂ بے پروا ؛ غماز - (۲) شکر خورا اور اسی قسم کے پرند -

**coquettish**, *a.*: نخرے باز ؛ عشوہ نما -

**coquettishly**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Coquito**, *n.*: نخلہ ؛ ایک قسم کا تاڑ ؛ امریکی ناریل -

**Cor-**, *pref.*: ( مابقلہ جو ) حرف r سے شروع ھونے والے لفظوں کے پہلے "com" کے بجاے آتا ھے ) -

**Coracle**, *n.*: ایک قسم کی کشتی ؛ تہ بند ناو ؛ پن روک ناو -

**Coraco-**: ترکیبی جز ( علم تشریح ) بمعنی جوڑ ، تعلق -

**Coral**, *n* & *a.*: (۱) مونگا ؛ مرجان ؛ ( *adj.* ) مرجانی - (۲) مونگے کا کھلونا ، گلی یا چسنی جو دانت نکالنے کے لئے بچوں کے منہ میں دیتے ھیں ؛ کیکڑے کے خاکی انڈے -

*c. -island*: جزیرۂ مرجان -

*c. -rag*: مرجانی کنکر ؛ متحجر مرجان -

*c. reef*: مونگے کی چٹان -

**Coralli-**: ترکیبی جز بمعنی مرجان ؛ جیسے :

*coralliferous*: مرجان آور ؛ مرجان آفریں -

*coralliform*: مرجان نما ؛ مرجان شکل -

**Coralline**, *n.*: (۱) سبزۂ مرجانی ؛ ایک قسم کی بحری گھاس - (۲) ( عام محاورے میں ) حیوانات مرجانیہ ( جو مثل نباتات کے پرورش پاتے ھیں ) -

*c. zone*: منطقۂ مرجانیہ ( سمندر کی وہ گہرائیاں جن میں مرجانی حیوانات بکثرت پاے جاتے ھیں ) -

**Coralline**, *a*: مرجانی سرخ ؛ نارنجی ؛ مرجان رنگ ؛ مرجان آسا ؛ مرجان آمیز -

*c. ware*: ظروف مرجانی ( اٹالیا کے قدیم سرخ چینی کے برتن ) -

**Corallite**, *n.*: (۱) باقیات مرجانی - (۲) متحجر مکڑی ؛ مکڑ کا مرجانی ڈھانچا - مرجانی مرمر -

**Coralloid**, *a.* & *n.*: مرجاں جسم؛ مرجان آسا ؛ مرجاں مثال؛ مرجان نما -

*coram*, *prep.*: بموجودگی ؛ ( کسی کے ) سامنے -

*c. populo*: سب کے سامنے ؛ علی رؤوس الاشہاد -

*c. judice*: عدالت کے سامنے -

**Corbel**, *n.*, & *v. t.* & *i.* (-ll-): ( تعمیرات ) مورنی ؛ توڑا ( پتھر یا لکڑی کے مثلث نما تکڑے جو دیوار سے آگے کو نکلے ہوتے ہیں کہ اُن پر چھجا یا سائبان رکھا جاے ) -

*c. -block*: کڑیوں کا چھجا ؛ توڑا ( چوبی ) -

*c. out, off*: توڑے نکالنا ؛ توڑے کا چھجا نکالنا -

*c. -table*: چوڑا چھجا یا چھتا ( جس پر سے راستہ چل سکیں )-

**corbelled**, *a.*: مورنی والا ؛ مورنیوں والا -

**Corbie**, *n.*: جنگلی کوا ؛ غراب -

*c. -steps*: کھپریل کے مکان کا بالائی روکار جس کے دونوں طرف زینہ نما کنارہ بنا ہو ؛ زینہ نما کنارہ -

**Cord**, *n.*, & *v. t.*: (۱) ڈوری ؛ طناب ؛ تانت ؛ ( تشریح ) عصبہ ؛ پٹھا ( دیکھو SPINAL, UMBILICAL & VOCAL) - (۲) کپڑے کی بناوٹ کی اُبھری ہوئی ڈوریاں - (۳) کارڈرائی ( موٹا دھاری دار کپڑا جس کی دھاریاں اُبھری ہوئی ہوتی ہیں ) - ( جمع میں ) (*v. t.*) باندھنا ؛ جکڑنا ( رسی سے ) -

*cords*: (۱) کارڈ رائی کی پتلون یا برجس - (۲) لکڑی ناپنے کا ایک پیمانہ ( عموماً ۱۲۸ مکعب فٹ ) ؛ ( اِستعارتاً ؛ جیسے *cords* *fourfold* of discipline تربیت یا احکام کی پابندیاں یا *cords of evidence* ثبوت یا شہادت کی چوھری رسیاں ) -

**Cordage**, *n.*: رسے ( خاص کر مستول کے )-

**Cordate**, *a.*: پان کاسا ؛ دل کی شکل کا -

**Corded**, *a.*: (۱) کسا ؛ جکڑا یا بندھا ہوا - (۲) ڈوری والا ؛ ڈوری دار ( کپڑا ) - (۳) رسیوں کا بنا ہوا -

**Cordelier**, *n.*: فرانسسکن اِخوان ( جن کی کمر میں ڈوری پڑی رہتی تھی ) ؛ مسیحی راہبوں کا ایک فرقہ -

**Cordial**, *a.* & *n.*: (۱) مفرح ؛ مقوی ( قلب ) خاص کر خوش گوار اور خوشبو دار شراب - (۲) دلی ؛ قلبی ؛ پرتپاک ؛ مخلصانہ ؛ پر جوش -

**cordiality**, *n.*: خلوص ؛ گرم جوشی ؛ تپاک -

*cordillera*, *n.*: جبال متوازی ( پہاڑ جو ایک دوسرے کے متوازی چلے گئے ہوں ' خاص کر امریکا میں کوہستان انڈیز وغیرہ )-

**Cordite**, *n.*: بے دخان بارود -

**Cordon** *n.*: (۱) کنگورا ؛ کنگرہ ( فصیل کا ) - (۲) سپاہیوں کا حلقہ؛ گھیرا ؛ حلقہ بند پہرا - (۳) حاشیہ ؛ کنارا ( زری وغیرہ کا ) ؛ فیتا (تمغے کا) ( اِس معنے میں اِس کا تلفظ " کوردوں " کیا جاتا ھے ) - (۴) چھانٹا ہوا درخت ( جس کی شاخیں اِس لیے کاٹی گئی ہوں کہ تنا مضبوط ہوجاے ) -

*sanitary c.*: وبائی اور محفوظ رقبوں کے درمیان کی حد ؛ قرنطینے کی چوکی -

*c. bleu*: اعلیٰ درجے کا باورچی ؛ رکاب دار - : ( مزاحاً )

**Cordovan**, *a.* & *n.*: قرطبہ کا ؛ قرطبی ؛ قرطبی چمڑا -

**Corduroy**, *n.* & *a.*: موٹا ڈوریا ؛ ڈوریا گزی ؛ کارڈ رائی ؛ ( جمع ) پتلون -

*c. road*: ( امریکا میں ) سڑک جو درختوں کے گدوں سے دلدل وغیرہ پر بنائی جاے -

**Cordwain**, *n.*: ( متروک ) ھسپانوی چمڑا یا نری ( جس کے پرانے زمانے میں جوتے بنتے تھے ) -

**Cordwainer**, *n.*: موچی ؛ جفت ساز ( اب صرف گروہ یا کارخانے والوں کے واسطے مستعمل ھے ) -

**Core**, *n.*, & *v. t.*: (۱) بیج دان - (۲) ( کسی چیز خاص کر چٹان کا ) اندرونی حصہ جو بروما کرکے نکالا جاے ؛ وسطی شگاف - (۳) لوھے کا نرم تار ( جو برقی میگنٹ کے بیچ میں ہوتا ھے ) - (۴) بیچ کا بٹ ( رسی یا تار کا ) - (۵) قلب ؛ بطن البطون - (۶) ( مویشی کی بیماری ) گلٹی - (۷) (*Trans.*) بیج دان نکالنا یا خارج کرنا وغیرہ -

**coreless** *a.*: بن بیجا ؛ بے دانہ -

**corer**, *n.*: بیج دان نکالنے والا آلہ ؛ تخم برآر -

**Co-relation**: دیکھو CORRELATION -

**Co-religionist**, *n.*: ہم مذہب ؛ ہم فرقہ ؛ ایک دین کا -

**Coreopsis**, *n.*: امریکا کا ایک پیلے پھولوں والا درخت -

**Co-respondent**, *n.*: مدعا علیہ ثانی ' جس پر ( طلاق کے مقدمے میں ) اصل مدعا علیہ کے ساتھ نالش کی گئی ہو ؛ دیکھو RESPONDENT -

**Corf**, *n.*: ٹوکرا ( جو پہلے معادن میں مستعمل تھا) - (۲) مچھوا ٹوکرا ( ایک قسم کا ٹوکرا جس میں مچھلیوں کو زندہ رکھنے کے لیے پانی بھی رہتا ھے ) -

**Coriaceous**, *a.*: چرمی ؛ چرم نما ؛ چرم آسا ؛ چمڑے جیسا -

**Coriander**, *n.*: دھنیا ؛ کشنیز ؛ کوتھمیر ؛ ( عام محاورے میں *c. -seed* ) -

**Corinthian**, *a.* & *n.*: کورنتھی ؛ کورنتھہ ( یونان ) کا باشندہ ؛ ( متروک ) چھیلا ؛ بانکا ؛ عیاش -

*C. order*: کورنتھی طرز عمارت ( قدیم یونان کے تین طرز ھاے عمارت میں سے ایک جو سب سے مقبول اور نفیس ھے ) -

*Epistles to the Cc.*: اِنجیل کے چند باب جن کا عنوان یہ ھے -

**corinthianesque**, *a.*: کورنتھی طرز ( عمارت ) -

**Cork**, *n.* & *a.*, & *v. t.*: (۱) کارک یا شاہ بلوط کی چھال ؛ کاگ ( ڈاٹ وغیرہ ) ؛ تروندا ( کارک کا تکڑا جو مچھلی کی شست کے سرے پر باندھ دیتے ہیں اور پانی پر تیرتا رہتا ھے ) ؛ ( نباتیات ) اندر چھال - (۲) کاگی - (۳) کنی کاٹنا ؛ ھیر پھیر سے چلنا ؛ تیڑھا چلنا - (۴) روکنا ؛ ڈاٹ لگانا ؛ کاگ لگانا - (۵) کاک کا کاجل پھیرنا ؛ جلے کاک سے رنگنا -

*c. jacket*: کارک صدری ( جو تیرنے میں تونبی کا کام دیتی ھے) -

*c. -screw*: کاگ پیچ ؛ پیچ کش -

*corkwood*: کارک کی قسم کی ( یعنی ھلکی اور مسام دار ) لکڑی -

**Corkage**, *n.*: (۱) بوتلوں کو کھولنا یا اُن میں کاگ لگانا - (۲) بوتل کھلوائی یا کاگ کشی ( یعنی شراب کی بوتل کھولنے کی اُجرت جو ھوٹل والا اُس حالت میں لیتا ھے کہ کوئی شخص شراب باہر سے مول لاکر ھوٹل میں پیے ) -

**Corked**, *a.*: (۱) کاگ یا ڈاٹ لگایا ہوا - (۲) جلے کارک سے رنگا

**Cryptogam**, *n.*: بے گلا درخت؛ بے پھول کا پودا؛ بن پھلیا

**cryptogamic, cryptogamous**, *aa.*: بے گل؛ بن پھلیا -

**cryptogamist**, *n.*: CRYPTOGAMY کا عالم -

**cryptogamy**, *n.*: نباتیات کی وہ شاخ جس کا تعلق بے پھل پھول کے پودوں سے ہو -

**Cryptogram, -graph**, *nn.*: خط رمز کی تحریر؛ رمزی تحریر -

**cryptographer**, *n.*: رمز نویس -

**cryptographic**, *a.*: رمزی -

**cryptography**, *n.*: خط رمز -

**Crtystal**, *a.* & *n.*: (۱) شفاف؛ برف سا؛ گوہر آسا؛ بلور؛ بلورین؛ بلور نما - (۲) (شاعری) کوئی شفاف شے، خاص کر آب مصفا -

*c. -gazing*: عمل حاضرات جو شیشے یا روشنائی پر نگاہ جما کر کیا جائے (آئندہ حالات معلوم کرنے کے لیے) -

*c. glass*: (۱) آبگینہ؛ بلوری شیشہ؛ نہایت شفاف شیشہ - (۲) ظرف بلوری -

*C. Palace*: انگلستان کی ایک عمارت "شیش محل" جس میں نمائشیں، رقص و سرود کے جلسے ہوا کرتے ہیں -

*c. vision*: مناظر غیبی؛ مکاشفہ؛ پیشیں گوئی -

*rock -c.*: سنگ بلور؛ بلور کا ٹکڑا یا قلم -

**Crystalline** ( -i- or -i- ), *a.*: بلوری؛ بلور ساختہ؛ بلور آسا؛ صاف شفاف -

*c. heaven*: (قدیم نظام ہیئت) فلک وسطی -

*c. Lens*: زجاجیہ؛ عدسۂ چشم -

**Crystallize**, *v. t.*: & *i.*: بلور بننا یا بنانا؛ قلم بلور ہوجانا؛ تبلور؛ (استعارتاً) کسی شے کا معین یا قدیم شکل اختیار کرنا -

**crystallizable**, *a.*: قلم پذیر؛ قلم بننے جوگ -

**crystallization**, *n.*: قلم بننے کی صلاحیت؛ قلم پذیری -

**Crystallo-**: (ترکیبی جز بمعنی) بلور؛ بلوری؛ بلور نما؛ جیسے:

*crystallogenic*: قلم بلور کی ساخت سے متعلق؛ بلوری -

*crystallogeny*: ساخت قلمیات کا علم -

*crystallographer*: بلوریات یا قلمیات کا عالم یا محقق -

*crystallographic*: بلوریات یا قلمیات سے متعلق -

*crystaltography*: ماہیت بلوریات یا قلمیات کا علم -

**Crystalloid**, *a.* & *n.*: بلوری؛ بلور شکل؛ بلور اصل (والی شے)؛ قلم نما -

**Ctenoid** ( t- ), *a.* & *n.*: - شانہ نما مچھلی؛ (adj) شانہ نما -

**Cub.** *n., v. t. & i.*: (۱) پلا؛ (ریچھ، چیتے یا کسی درندے کا) بچہ؛ تیندوا؛ بوربچہ - (۲) نامہذب یا بے تمیز لڑکا (۳) بیانا؛ بچہ جننا؛ پلا ڈالنا -

**cubbish**, *a.*: پلے جیسا -

**cubhood**, *n.*: بچپن -

**Cubage, -ature**, *nn.*: کعبیت؛ جسامت؛ گنجائش مکعب؛ مانی المکعب؛ گنجائش مکعب کا دریافت کرنا -

**Cubbing**, *n.*: تیندوے وغیرہ کا شکار -

**Cube**, *n.,* & *v. t.*: (۱) مسدس مستوی؛ کعب؛ شش پہلو - (۲) مکعب؛ تیسرے درجے کی قوت - (۳) عدد مکعب یا جسامت مکعب معلوم کرنا؛ مکعب بنانا یا جماتے جانا -

*c. powder*: شش پہلو دانوں کی بارود؛ چھکہ کوری دانوں کی بارود -

*c. -root*: جذر الکعب؛ تیسرے درجے کا آثار (مثلاً ۸ کا جز مکعب ۲) -

**Cubeb**, *n.*: کبابہ؛ کباب چینی - [عربی لفظ 'کبابۃ' سے] -

**Cubic**, *a.*: مکعب -

*c. content* ( of solid ): مانی المکعب، جو عدد میں ظاہر کیا جائے -

*c. equation*: تکھن یا مکعب عدد، جیسے مساوات مکعب -

*c. yard*: مکعب گز -

**cubical**, *a.*: کعبی؛ مکعبی -

**cubically**, *adv.*: ازروے مکعب -

**Cubicle**, *n.*: طالب علموں کے کمرے (خواب گاہ)؛ طالب علموں کی خواب گاہ -

**Cubiform**, *a.*: شبہ مکعب؛ کعب نما -

**Cubism**, *n.*: مہندسانہ نقاشی (فن تصویر کا ایک جدید اسلوب جس میں اشیا کو اس طرح دکھاتے ہیں کہ وہ اشکال ہندسی کا مجموعہ نظر آئیں) -

**cubist**, *n.*: مہندسانہ نقاش -

**Cubit**, *n.*: ایک قدیم پیمانہ ۱۸ سے ۲۲ انچ تک؛ ہاتھ (کہنی سے انگلیوں تک)؛ درع؛ نیم گز -

**Cubital**, *a.*: انسان یا حیوان کے ہاتھ یا بانہہ کے اگلے حصے سے متعلق -

**Cuboid**, *a.* & *n.*: کعب شکل؛ مکعب؛ کعبیہ؛ نیز سطح مستوی -

**cuboidal**, *a.*: مکعبی؛ سطح مستوی کا -

**Cucking -stool**, *n.*: تادیبی کرسی؛ غوطہ کرسی (ایک قسم کی کرسی جس میں بدزبان عورتوں یا دغاباز دکان داروں کو بند ہوا تے یا پانی میں بطور سزا غوطے دلواتے تھے) -

**Cuckold**, *n.,* & *v. t.*: (۱) قرمساق؛ دیوث - (۲) قرمساق بنانا -

**Cucoo** ( koo- ), *n.*: ککو؛ کوئل جیسا پرند؛ خوش آواز پرند؛ (استعارتاً) بیوقوف؛ سادہ لوح؛ اُلو -

*c. clock*: کوئل گھڑی جو کوئل کی آواز کی طرح بجتی ہے -

*c. -flower*: پھولوں کی ایک قسم جس میں سنبل وغیرہ داخل ہیں -

*c. -pint*: پودوں کی ایک قسم -

*c. -spit*: کیڑوں کا لعاب جس میں وہ انڈے لپیٹ دیتے ہیں -

**Cucullate** ( d ), *a.*: (نباتیات، حیوانیات) غلافی؛ ٹوپی دار -

**Cucumber**, *n.*: ککڑی؛ کھیرا؛ خیار -

*cool as a c.*: مطمئن؛ غیر مضطرب؛ مجتمع خاطر؛ ضابط -

**Cucurbit**, *n.*: کدو کی قسم کے درخت -

**cucurbitaceous**, *a.*: خیاری نوع کا -

**Cud**, *n.*: جگالی؛ پاگر (جگالی کرنے کا فعل اور وہ غذا جس سے جانور جگالی کرتا ہے) -

*chew the c.*: جگالی کرنا؛ (استعارتاً) سوچ بچار کرنا؛ اُدھیڑ بن میں ہونا -

**Cudbear** *n.*: سرخ یا ارغوانی (رنگ کا) سفوف (جسے مختلف بیڑوں کی کائیوں سے بناتے ہیں) -

**Cuddle**, *v. t., & i. & n.*: چمٹانا؛ گلے لگانا؛ بغل گیر ہونا؛

لاڈ پیار کرنا؛گلے لگا کے سونا ؛ہم آغوش ہونا ؛کلبیاں ڈالنا ؛آرام سے سونا ؛پڑ رہنا ؛ کنڈلی منڈلی مارنا - (۲) هم آغوشی ؛بغل گیری -

**Cuddy**, *n.* : چھوٹے جہاز کا کیبن ؛ حجرہ ؛ کوٹھری ؛ الماری -

**Cuddy**, *n.* : (۱) (اِسکا چستان) گدھا ؛ خر - (۲) مچھلی کا بچہ - (۳) بیوقوف ؛ احمق ؛ هونق - (۴) بیرم (جر ثقیل کا) -

**Cudgel**, *n.*, & *v. t.* (-ll-) : (۱) ڈنڈا ؛ سونٹا ؛ بانڈی ؛ گدکا - (۲) سونٹے سے پیٹنا ؛ ڈنڈے لگانا -

*c.* one's *brains for* : دماغ لڑانا ؛ دماغ کھرچنا ؛ دماغ کاوی ؛ سوچنے کی کوشش کرنا -

*c. -play* : بانڈی بازی ؛ پھری گدکا ؛ پٹا -

*take up the cc. for*: (استعارتاً) حمایت کرنا ؛ پشت پناهی کرنا ؛ پشتی لینا -

**Cudweed**, *n.* : ایک قسم کے کپاسی پودے کا چارا یا سانی (جواُن مویشیوں کو دیتے هیں جن کی جگالی کی عادت جاتی رهی هو) -

**Cue**, *n.* : (۱) (ناٹک) ترک ؛ تقریب (یعنی ایکٹر کا آخری کلمہ جس میں دوسرے ایکٹر کی آمد کا اِشارہ یا تمہید هو) ؛ (موسیقی) تقریبی ٹیپ یا تان - (۲) اِشارہ ؛ تمہید؛ تنبیہ - (۳) هدایت (ٹھیک طریقے کی جو ایکٹر یا مطرب کو کنایتاً کی جائے) -

*give one the c* : کسی کو هدایت کرنا کہ کب اور کیونکر کام کرنا چاهئے -

*take* one's *c. pom* : کسی کی هدایت پر چلنا

**Cue**, *n.*, **Queue** : چٹیا ؛ نیز انٹا کھیلنے کی لمبی چھڑ -

**Cueist**, *n.* : انٹے باز ؛ بلیرڈ یا انٹا کھیلنے والا -

**Cuff**, *n.* : کف (آستین کا) ؛ پٹی (کپڑے کی جو کلائی پر لگاتے هیں) -

( - ) **cuffed**, *a.* : کف دار -

**Cuff**, *v. t.*, & *n.* : (۱) تمانچا یا مکا مارنا - (۲) تمانچا ؛ تھپڑ ؛ گھونسا ؛ مکا -

**Cufic**, **K-**, *a.* & *n.* : خط کوفی ، ایک قدیم عربی خط -

*cui bono?* (ki): (لاتینی فقرہ) (۱) یہ کس کے نفع کا کام هے ؟ (۲) کیا فائدہ ؟ ؛ کس غرض سے ؟

**Cuirass** (kwi-, ku-), *n.* : (۱) زرہ بکتر ؛ چارآئینہ - (۲) کرتی ؛ زنانہ صدری یا سینہ بند -

**Cuirassier** (kwiraser, kur-), *n.* : زرہ پوش سوار ؛ اوپچی -

**Cuisine** (kwizen), *n.* : (۱) طرز طباخی ؛ پکانے کا سلیقہ - (۲) باورچی خانے یا پکوان کا اِنتظام -

**Cuisse** (kwis), **Cuish** (kw-), *n.* : ران بند ؛ ران پوش (جنگ میں حفاظت کے لیے) -

*cul-de-sac*, *n.* : بند گلی ؛ کوچۂ سربستہ ؛ (تشریح) نلکی (جس کا ایک رخ بند هو) -

**-cule**, *dim. suf.* : لاتینی لاحقہ جو *-cule -cle* ، *-culus* ، *-cula* یا *-culum* کی شکل میں بعض انگریزی الفاظ کے آخر میں آتا هے -

**Culinary**, *a.* : مطبخی ؛ باورچی خانے سے متعلق ؛ نیز لایق پخت ؛ پکانے کے قابل (شے) -

**Cull**, *v. t.* & *n.* : (۱) چننا (پھول) ؛ اِنتخاب کرنا ؛ چھانٹنا ؛ الگ کرنا ؛ نکالنا - (۲) چھنٹیل (جانور جو گلے سے علحدہ رکھا جائے اس لیے کہ وہ افزایش نسل کے قابل نہیں) -

33 **Cullender** : دیکھو COLANDER -

**Cullet**, *n.* : شیشے کا بے کار ٹکڑا (جسے پھر پگھلا کر شیشہ بنائیں) -

**Cully**, *n.* : (بازاری) احمق ؛ اسامی ؛ سادہ لوح -

**Culm**, *n.* : کوئلے کی گرد یا چور ؛ کوئلے کا غبار -

**Culm**, *n.* : نوکل ؛ نرسل ؛ تنا ؛ پتھا (گھاس کا) ؛ نے -

**culmiferous**, *a.* : ایسا پودا جس کی جڑ سے بہت سے تنے نکلیں ؛ متعدد تنوں کا پودا -

**Culminant**, *a.* : ذی معارج ؛ اوج یا شرف رسیدہ ؛ سمت الراس پر پہنچا هوا -

**Culminate**, *v. i.* : بلند هونا ؛ اونچا چڑھنا ؛ معراج کو پہنچنا ؛ اوج پر هونا ؛ (هیئت) سمت الراس یا نقطۂ نصف النہار پر هونا -

**culmination**, *n.* : بلندی ؛ معراج؛ سمت الراس پر پہنچنا -

**Culpable**, *a.* : سزا کا مستوجب یا مستلزم ؛ مجرمانہ ؛ قابل گرفت ؛ لایق مواخذہ -

**culpability**, **culpableness**, *nn.* : مجرمیت ؛ گنہگاری ؛ معصیت -

**culpably**, *adv.* : مجرمانہ ؛ از راہ خطا -

**Culprit**, *n.* : مجرم ؛ عاصی ؛ گنہگار ؛ خاطی -

**Cult**, *n.* : طریق ؛ عبادت ؛ دین ؛ نیز عقیدت مندی ؛ پرستش (کسی شے یا شخص کی) ؛ مسلک -

**Cultivate**, *v. t.* : (۱) زراعت کرنا ؛ کھیت جوتنا ؛ قلبہ رانی کرنا ؛ (اِستعارتاً) ترقی دینا ؛ سنوارنا ؛ بنانا ؛ درست کرنا بہتر بنانا (اخلاق و آداب کو) ؛ ذوق پیدا کرنا - (۲) توجہ کرنا ؛ کوشاں یا خواهاں هونا - (۳) زمین تیار کرنا ؛ تردد کرنا (زراعت کے لیے) -

**cultivable**, *a.* : قابل کاشت -

**Cultivation**, *n.* : زراعت ؛ کاشت ؛ فلاحت؛ سعی (نیز اِستعارتاً) -

**Cultivator**, *n.* : (۱) کسان ؛ کاشت کار ؛ مزارع ؛ جوتے (هوئے) ؛ آلۂ کشاورزی ؛ ناگر ؛ هل -

**Cultrate**, *a.* : (ماہیعیات) کارد لب ؛ چھری پھل (جس کے کنارے یا لب چھری کے سے هوں) -

**cultriform**, *a.* : کاردنما ؛ تیغ صورت -

**Culture** (-tsher), *n.*, & *v. t.* : (۱) زراعت ؛ فلاحت؛ کاشت ؛ پرورش ؛ پیداواری ؛ کھیتی - (۲) جراثیم پروردہ ؛ فصل جراثیم - (۳) تہذیب ؛تربیب؛ ترقی (ذهنی) - (۴) کاشت کرنا؛ بونا ؛ فصل لگانا (نیز اِستعارتاً) -

**cultural**, *a.* : فلاحتی ؛ تہذیبی وغیرہ -

**culturist** *n.* : فلاح ؛ زراع ؛ نیز حامی تہذیب -

**Culver**, *n.* (dial.) : (مقامی بولی) جنگلی کبوتر -

*culverkeys* : ولایتی زرد خوشبودار پھول -

**Culverin**, *n.* : قرابین ؛ پرانی وضع کی بندوق ؛ نیز زنبور؛ چھوٹی توپ -

**Culvert**, *n.* : زمین دوز بدرو ؛ پٹی هوئی نالی ؛ نیز بجای تار کی نالی -

*cum*, *prep.* : ساتھ ؛ سے ؛ مع ؛ بشمول -

*cum dividend* (abbr. cum div.) : بشمول منافع -

c. *grano* (salis) : تامل کے ساتھ ؛ احتیاط سے -

*Stow-cum-Quy*: بشمول ؛ مع ؛ نیز مرکب ناموں میں

**Cumber**, *v. t.*, & *n.*: (۱) بوجھل کرنا ؛ لدھڑ بنانا ؛ لاد دینا - (۲) ھارج ھونا ؛ بوجھل ھونا ؛ رگاوٹ ڈالنا - (۳) ھرج ؛ رکاوٹ -

**Cumbersome**, *a.*: بوجھل ؛ بھاری ؛ بھدا ؛ بے ڈھنگا ؛ کٹھب ؛ بے ڈول -

**cumbersomely**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**cumbersomeness**, *n.*: بوجھل پن وغیرہ -

**Cumbrian**, *a.* & *n.*: کمبری ؛انگلستان کی قدیم ریاست کمبریا کا باشندہ -

**Cumbrous**, *a*: CUMBERSOME کا مرادف -

**cumbrously**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**cumbrousness**, *n.*: اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Cum(m)in**, *n.*: زیرہ ؛ ایک مسالے کا پودا -

**Cummer, Kimmer**, *n.*: (اسکاٹ لینڈ) (۱) " دینی ماں " (کسی کے بچے کی) - [ بچے کی حقیقی ماں اور دینی ماں کے درمیان جو تعلق قائم ھوتا ھے اسے اس لفظ سے ظاھر کرتے ھیں ] (۲) سہیلی ؛ بہنیلی ؛ عورت -

**Cummerbund**, *n.*: کمر بند ؛ پٹکا -

**Cumulate** (-at), *a.*: جمع کردہ ؛ ڈھیر کیا ھوا ؛ ڈھیر لگا -

**Cumulate**, *v. t.*, & *n.*: جمع کرنا ؛ ڈھیر لگانا -

**cumulation**, *n.*: ڈھیر ؛ ڈھیر لگانا -

**Cumulative**, *a.*: افزائش پذیر ؛ بیشی پذیر ؛ متواتر ؛ مجموعی -

*c. evidence*: مجموعی شہادت یا ثبوت -

*c. preference shares*: حصص بقایا دادنی (جن کے مالکوں کو پچھلے سود کا دوسرے حصے داروں سے پہلے حق حاصل ھو) -

*c. voting*: (حق) تعدد آرا (جس میں ھر شخص کی اُتنی رائیں ھوں جتنے امیدوار ھیں اور وہ چاھے تو سب رائیں ایک امیدوار کو دے دے) -

**cumulatively**, *adv.*: افزائش پذیرانہ ؛ بیش پذیری کے ساتھ ؛ بڑھتے ھوئے -

**cumulativeness**, *n.*: بیش پذیری

**Cumulus**, *n.* (pl.-*li*): ڈھیر ؛ دل بادل ؛ اُفق کی گھٹائیں -

**cumulo-**: (ترکیبی جز) -

**Cumulous**, *a.*: دل بادل کا ؛ سحابی -

**Cuneate**(-at), *a.*: فانہ نما

**Cuneiform** (kunei-), *a.* & *n.*: (۱) فانہ نما - (۲) خط میخی یا پیکانی (قدیم آشور و فارس کا خط) -

**Cunning**, *n.*: چالاکی ؛ عیاری ؛ ھوشیاری ؛ اُستادی ؛ مہارت -

**Cunning**, *a.*: (۱) ھوشیار ؛ اُستاد ؛ ماھر ؛ طباع ؛ کاریگر (۲) چالاک ؛ عیار ؛ مکار ؛ فریبی

**Cup**, *n.*: (۱) پیالہ ؛ کوزہ ؛ جام (کنڈے یا بے کنڈے کا) ؛ کٹورا ؛ تھالی جوڑ ، خاص کر وہ جو عشائے ربانی کے موقع پر کام آتا ھے) - (۲) مدور خلو ؛ جوف ؛ قعر (خاص کر) کاسۂ گل : ھنٹی کے جوڑ کا گھر ؛ کاس - (۳) پیالہ بھر ؛ بقدر یک جام (۴) بخت ؛ نصیبا ؛ واردات - (۵) شراب ؛ جام شراب (انگوری وغیرہ) -

*c. & ball*: ایک قسم کا کھیل ؛ چٹے پٹے

*c. -bearer*: ساقی -

*c. -moss*: ایک قسم کی بناس پتی -

*a bitter c.*: تلخ تجربہ ؛ ناکامی ، بختی -

*challenge c.*: اِنعامی جام (سونے یا چاندی کا جو جیتنے والوں کو انعام میں دیا جاتا ھے) -

*his c. was full*: خوش نصیبی یا بد نصیبی کی اِنتہا ھوگئی -

*in one's cc.*: مستی یا نشے کی حالت میں ؛ شراب چڑھائے ھوئے ؛ بدمست -

*the cc. that cheer but not inebriate*: چائے -

**cupful**, *n.*: پیالہ بھر ؛ ایک پیالہ -

**Cup**, *v. t.*: (۱) پچھنے لگانا ، سینگی (*cupping-glass*) سے خون لینا - (۲) (گولف کی اِصطلاح میں) گیند پر لکڑی لگاتے ھوئے زمین پر مارنا -

**Cupboard** (kuberd), *n.*: گنجینہ ؛ نعمت خانہ ؛ برتنوں کی الماری ؛ دراز دار میز - دیکھو SKELETON -

*c. love*: غرض کی یاری -

**Cupel**, *n.*, & *v. t.* (-ll-): (۱) گھریا ؛ کٹھالی (سونے چاندی کو تاو دینے کی) - (۲) گھریا میں تپانا یا گلانا -

**cupellation**, *n.*: تاو ؛ تپائی -

**Cupid**, *n.*: (قدیم رومیوں میں) (۱) عشق کا دیوتا ؛ کام دیو - (۲) اَمرد ؛ خوبصورت لڑکا -

**Cupidity**, *n.*: لالچ ؛ حرص ؛ آز ؛ طماعی -

**Cupola**, *n.*: (۱) چھتری ؛ گنبد ؛ قبہ ؛ برجی - (۲) گھومتی چھتری (جہازی توپوں کی حفاظت کے لیے) - (۳) (تشریح) کولیس -

*c. -furnace*: قبہ دار بھٹی ؛ گول بھٹا (دھاتیں گلانے کے لیے) -

**Cupreous**, *a.*: مسی ؛ مس نما ؛ تانبے کا -

**Cupric**, *a.*: مس آمیختہ ؛ مس اندوختہ ؛ مس آغشتہ ؛ تانبا ملا -

**cupriferous, cuprous**, *aa.*: مسی ؛ نحاسی ؛ کثیر النحاس

**Cupule**, *n.*: (نباتیات ، حیوانیات) کاسہ شکل ؛ کاسہ نما

**Cur**, *n.*: (۱) لینڈی یا بازاری کتا - (۲) نکما ، پاجی ، رذیل یا بد خو آدمی ؛ دم دباؤ ؛ بزدلا -

**Curacao, -coa**, (-so), *n.*: تلخ نارنگی کی شراب ؛ جزیرۂ کوراسو کی شراب -

**Curacy**, *n.*: نائب پادری کا عہدہ -

**Curare, -i**, *n.*: ایک قسم کا زھریلاگوند ؛ کڑوا مد (جو امریکا کے بعض درختوں سے نکلتا ھے) ؛ کوراری -

**curarine**, *n.*: کوراری کا زھر یا روغن -

**curarize**, *v. t.*: کوراری دینا ؛ کوراری کے زیر اثر لانا -

**Curassow**(-o), *n.*: امریکی فیل مرغ -

**Curate** (-at), *n.*: (۱) نائب پادری (۲) سلاخ یا چھڑی (جو محض آرائشی نہ ھو) -

*c. -in-charge*: قائم مقام پادری -

**Curative**, *a.* & *n.*: (۱) شفا بخش - (۲) دوا -

**Curator**, *n.*: (۱) مہتمم ؛ منتظم ؛ نگہبان ؛ محافظ (عجائب

خانے وغیرہ کا ) - (۲) رکن مجلس انتظامی ( جامعہ ) -

**curatorial**, *a.*: مہتمم یا محافظ سے متعلق -

**curatorship**, *n.*: مہتممی -

**Curb**, *n.*, & *v. t.*: (۱) روکنا ؛ کھینچنا ؛ دھانہ لگانا ؛ جکڑنا ؛ باندھنا ( خاص کر منہ زور گھوڑے کو ) ؛ ( استعارتاً ) روکنا ؛ روک تھام کرنا ؛ دبانا - (۲) زنجیر ؛ لگام ؛ دھانہ ؛ روک تھام وغیرہ مثل ماقبل - (۳) گھوڑے کے پانو کی سوجن ؛ موتھرا - (۴) ( کنوئیں کی ) مینڈ - (۵) حلقہ ؛ کنارہ ؛ پٹی ؛ گردنی ( کسی گول چیز کے گرد لوہے یا لکڑی کی ) نیز دیکھو KERB -

*c. roof*: چو ڈھالیا ( جس کے دونوں طرف دوھرا ڈھال ہو ) -

**curby**, *a.*: موتھرے نکلا -

**Curcuma**, *n.*: ہلدی ؛ ہلدی کا پیڑ ؛ کرکم -

*c. paper*: کاغذ کرکم ( جس سے قلعی کے مادے کی آزمائش کرتے ہیں ) -

**Curd**, *n.*: (۱) دہی ؛ دوغ ؛ پھٹکی - (۲) ( سامن مچھلی کی ) چربی یا پھٹکیاں -

*c. soap*: ایک قسم کا ولایتی صابن -

**curdy** *a.*: پردوغ ؛ دوغی ؛ دہی کا سا -

**Curdle**, *v. t.* & *i.*: دہی جانا یا جمنا ؛ بستہ ہونا یا کرنا -

*c. the blood*: ( استعارتاً ) خون جم جانا خوف یا طیش سے ؛ روح فرسا ہونا ؛ خون خشک ہو جانا یا کرنا -

**Cure**, *n.*: (۱) دوا ؛ معالجہ ؛ علاج ؛ تدبیر ( خصوصاً کسی خاص دوا یا غذا سے ) - (۲) اصلاح ؛ درستی ؛ تربیت ( اخلاقی یا روحانی ) -

**cureless**, *a.*: لا علاج -

**Cure**, *v. t.* & *i.*: (۱) علاج کر دینا ؛ اچھا کر دینا ؛ تندرست کر دینا یا ہوجانا ( نیز استعارتاً ) - (۲) سکھانا ؛ نمک لگانا ( محفوظ کرنے کے لیے ، پھل ، گوشت وغیرہ کو ) -

**curability**, *n.*: شفا پذیری -

**curable**, *a.*: قابل علاج ؛ لایق شفایابی

**Cure**, *n.*: ( عامیانہ ) انوکھا یا مراقی شخص -

**Cure**, *n.*: پادری ( فرانس ) -

**Curette**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) ایک آلۂ جراحی ؛ جراح کی چمچی ( جس سے زخموں وغیرہ کا فاسد مادہ نکالتے ہیں ) - (۲) چمچی سے مادہ فاسد کا نکالنا -

**Curfew**, *n.*: آگ بجھانے کا حکم یا وقت ؛ ساعت اطفا ؛ خانہ بندی کا حکم یا وقت ( اس غرض سے از منۂ وسطیٰ میں رات کو مقررہ وقت پر گھنٹا بجایا جاتا تھا اور اب بھی بعض شہروں میں بجایا جاتا ہے ) -

**Curia**, *n.*: (۱) عشیرہ ؛ برادری ؛ عشر قبیلہ ( قدیم روما کے تین قبیلوں میں سے کسی کا دسواں حصہ ) - (۲) دائرہ یا عبادت گاہ ( عشیرہ ) ؛ ایون مجلس اعیان ( روما یا دیگر قدیم بلاد اطالیا میں ) - (۳) کچہری ؛ عدالت ( خاص کر فوجی جاگیر داروں کی ) ؛ محکمۂ قضا (۴) پوپ کی عدالت یا مجلس -

**Curial**, *a.*: عشیرتی ؛ مجلسی ؛ عدالتی وغیرہ -

**curialism**, *n.*: پاپائیت پسندی ؛ نظام عدالت ( خاص کر پاپائی ) ؛ پلچایت کا طریقہ ؛ مجلس بندی -

**Curio**, *n.* (pl. -os): صناعی کا نادر نمونہ ؛ نوادر -

**Curiosity**, *n.*: شوق تحقیق ؛ تلاش ؛ تجسس ؛ دریافت طلبی ؛ اعجوبہ پن ؛ استعجاب -

*a c.*: نادر شے ؛ اعجوبہ ؛ عجائب -

**Curious**, *a.*: (۱) مشتاق ؛ متجسس ؛ طالب ؛ آگہی طلب - (۲) محتاط ( باریک بیں ) - (۳) عجیب ؛ نرالا ؛ انوکھا ؛ حیرت انگیز -

**curiously**, *adv.*: متعلق فعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**curiousness**, *n.*: اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Curl**, *n.*: (۱) گھونگریا چھلا ( بالوں کا ) ؛ کاکل ؛ حلقہ - (۲) (ہر طرح کا ) حلقہ ؛ خمیدہ شے ؛ خم ؛ پیچ - (۳) آلو روگ ( ایک قسم کی بیماری جس سے آلو کے پتے مڑ جاتے ہیں ) -

*c.-paper*: گھونگر پٹی ( ایک قسم کا کاغذ جس کی مدد سے بالوں میں گھونگر بناتے ہیں ) -

**Curl**, *v. t.* & *i.*: (۱) مڑنا ؛ مروڑنا ؛ خم کھانا ؛ پیچ دینا وغیرہ - (۲) چکر کھانا ؛ چکر کھاتے ہوئے جانا ( دھوئیں وغیرہ کا ) - (۳) پتھر کنڈلی کھیلنا -

*c. up*: لپیٹنا ؛ بل دینا ؛ حلقہ بنانا ؛ گول تہ کرنا ؛ بل کھانا ؛ لپیٹنا ؛ ( عامیانہ ) لوٹ پوٹ ہوجانا ؛ گرجانا ؛ نیچے آ رہنا -

**Curlew**, *n.*: پن ککڑی ( ایک قسم کی لمبی چونچ والی مرغابی ) -

**Curling**, *n.*: اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں ، خصوصاً ایک کھیل پتھر کنڈلی ( جو زیادہ تر اسکاٹستان میں برف پر کھیلتے ہیں ) -

*c.-irons*, *-tongs*: گھونگر بنانے کا آلہ ؛ گھونگر کمانی وغیرہ -

**Curly**, *a.*: گھونگروالے ( قدرتی یا مصنوعی ) -

*c.-pate*: گھنگریالا ( شخص ) -

**curliness**, *n.*: گھنگریالا پن -

**Curmudgeon**, *n.*, لئیم ؛ خسیس ؛ بخیل ؛ بدتمیز -

**curmudgeonly**, *a.*: بخیلانہ ، خسیسانہ وغیرہ -

**Currach**( -ra, -rach), *n.*: کراک ؛ چھوٹی کشتی ؛ زورق ؛ ڈنگ بند ناو -

**Currant**, *n.*: کشمش -

**Currency**, *n.*: (۱) دور ؛ زمانہ ( کسی چیز کے رواج کا ) - (۲) دوران ؛ گردش ( روپیے کی ) ؛ سکۂ رائج الوقت ؛ روپیہ ( کسی ملک کا ) - (۳) رواج ؛ نفاذ ( عام ) ؛ شہرت یا اشاعت ( خیالات یا کسی اطلاع وغیرہ کی ) -

**Current**, *a.*: (۱) مروجہ ؛ نافذ ؛ شایع - (۲) روار ؛ حاضر ؛ موجودہ ( وقت جیسے ماہ رواں وغیرہ ) ؛ حال کا نمبر ( اخبار وغیرہ ) -

*c. handwriting*: رواں خط ؛ شکستہ ، قلم برداشتہ -

*pass, go, run, c.*: مروج ہو جانا ؛ عام طور پر صحیح مان لیا جانا -

**Current**, *n.*: (۱) ( ندی کا ) بہاو ؛ دھارا ؛ دھار ؛ سیل ؛ رو (۲) رخ ؛ میلان ( خیالات یا واقعات وغیرہ ) - (۳) (برقی) رو -

**Curricle**, *n.*: جوڑی گاڑی ؛ تانگا ؛ دو پہیا گاڑی ( دو گھوڑوں کی ) -

**Curriculum**, *n.*: نصاب ( تعلیم ) ؛ درسیات ( مقررہ یا مروجہ ) -

**Currier**, *n.*: چرم ساز ؛ کھٹیک ؛ دباغ ( چمڑا کمانے اور رنگنے والا ) -

**Currish**, *a.*: سگ صفت ؛ ترا ؛ بد خو ؛ دون ہمت ؛ رذیل -

**currishly**, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**currishness**, *n.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Curry**, *n.*, & *v. t.*: (۱) سالن کا شوربا - (۲) مسالے سے تیار کرنا ؛ مسالا ڈالنا ( قلیے میں ) -

*c. paste, -powder*: پسا ہؤا مسالا ( سالن کا ) -

**Curry**, *v. t.*: (۱) کھریرا کرنا ؛ ملنا ؛ مالش کرنا ( گھوڑے کی ) - کمائے ہوئے چمڑے کو بنانا ؛ ( اِستعارتاً ) اُدھیڑنا ؛ پیٹنا -

*c. favour*: خوشامد کرنا ؛ خوشنودی حاصل کرنا ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنا -

**Curse**, *n.*: (۱) بددعا ؛ لعنت ؛ سراپ ؛ کوسنا - (۲) کفر ( کلمات کفر ) ؛ بدگوئی ؛ دشنام ؛ لعنت - (۳) تکفیر ؛ تضلیل ( مذہب سے ) ؛ اِخراج کا فتویٰ - (۴) لعنت ( یعنے ملعون شے ) ؛ بلا ؛ آفت - (۵) قہر خدا ؛ وبال ؛ عذاب ؛ نکال -

*c. of Scotland*: ( تاش کی اِصطلاح ) اینٹ کا نہلا -

**Curse**, *v. t. & i.*: کوسنا ؛ بددعا دینا ؛ تکفیر یا مذہب سے خارج کرنا ؛ کفر بکنا ؛ وبال میں پھنسنا وغیرہ -

**Cursed**, **-st**, *a. & adv.*: لعین ؛ شقی ؛ قابل نفرت ؛ ملعونانہ -

*curst*: ( متروک ) بدخو ؛ بدطینت ؛ جھگڑالو ؛ لڑاکا -

**cursedly**, *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**cursedness**, *n.*: شقاوت -

**Cursive**, *a. & n.*: تیز ؛ رواروی کا ؛ شکستہ (خط) ؛ قلم برداشتہ -

**Cursorial**, *a.*: دوڑ کے ( مناسب اعضا وغیرہ ) ؛ پھرتیلا ؛ چالاک ؛ سبک پا -

**Cursory**, *a.*: عاجلانہ ؛ سرسری ؛ رواروی کا -

**cursorily**, *adv.*: بہ عجلت ؛ سرسری طور پر -

**cursoriness**, *n.*: عجلت ؛ رواروی -

**Curt**, *a.*: مختصر ؛ روکھا ؛ ٹکا سا ؛ بے اعتنائی یا کج ادائی کا ؛ قل و دل -

**curtly**, *adv.*: متعلق فعل ' مذکورۂ بالا میں -

**curtness**, *n.*: اِختصار ؛ رکھائی -

**Curtail**, *v. t.*: کاٹنا ؛ کم کرنا ؛ کوتاہ کرنا ؛ قطع کرنا نیز (اِستعارتاً) -

**curtailment**, *n.*: کاٹ چھانٹ ؛ تخفیف ؛ قطع برید -

**Curtail-step**, *n.*: سب سے نچلی سیڑھی (مڑی ہوئی) -

**Curtain**( -tn), *n.*, & *v. t.*: (۱) پردہ ؛ حجاب ؛ اوٹ ؛ چلمن و کذالک - (۲) دیوار ؛ حائط ( قلعے کے دو برجوں کے درمیان کی ) ؛ طرف - (۳) پردہ ڈالنا ' لگانا یا کرنا ؛ پردے میں چھپانا ؛ بند کرنا -

*c. drops, falls, is dropped*: پردہ گرتا ہے ( خاص کر ناٹک کا ) نیز اِستعارتاً -

*c. lecture*: خلوت میں سرزنش ؛ بیوی کی طعن و تشنیع -

*c. -raiser*. تمہیدی نقل ( جو اصل ڈرامے سے قبل کی جائے )

*draw the c.*: پردہ اُٹھانا -

*fire-proof c.*. آگ روک پردہ ( جست کی چادر جو اکثر تماشاگاہوں میں لگاتے ہیں ) ؛ اگن پردہ -

**Curtana**(or-ah-), *n.*: بے نوک کی تلوار (جو علامت ترحم سمجھی جاتی ہے اور تاج پوشی کے وقت شاہان برطانیا کے سامنے لے کے چلتے ہیں ) -

**Curtilage** *n.*: ( قانون ) مکان ( کے ساتھ ) کی زمین ؛ اراضی متعلق مکان -

**Curtsy**, **-sey**, *n. & v. i.*: مجرا ؛ زنانہ کورنش ( گھٹنے جھکا کے ) ؛ زانوزدگی -

*make, drop, a c.*: مجرا کرنا ؛ کورنش بجالانا ( عورتوں کی طرح ) -

**Curule**, *a.*: عہدہ دارانہ ؛ متعلق بہ عہدہ داری ؛ حاکمانہ -

*c. chair*: ( قدیم رومی تاریخ ) کرسی ( ہاتھی دانت کے کام کی ) -

*c. magistrate*: کرسی نشین حاکم ؛ اعلیٰ حاکم -

**Curvature**, *n.*: گولائی ؛ خمیدگی ؛ اِنحنا ؛ شکل منحنی ؛ (علم ہندسہ ) موڑ ؛ اِنحنائی ( خط ) -

**Curve**, *v. t. & i.*: ٹیڑھا ہونا ؛ خمیدہ ہونا ؛ جھکا ہوا ہونا یا جھکانا ؛ موڑنا -

**Curve**, *n.*: خط منحنی ؛ بل کھایا ہوا ؛ خم دار شکل یا شے ؛ کج ؛ اِعوجاج -

**Curvet**(Ker- ), *n.*. & *v. i.* ( -tt-, -t- ) : (۱) ( گھوڑے کی ) جست و خیز ؛ لنگوری کلیل - (۲) لنگوری چال چلنا ؛ پھن کٹے چلنا -

**Curvi-**: ( ترکیبی جز بمعنی ) خمیدہ ؛ جیسے :-

*curvicaudate*: خمیدہ دم -

*curvicostate*: خمیدہ پہلو -

*curvidentate*: خمیدہ دندان -

*curvifoliate*: خمیدہ برگ -

*curviform* خمیدہ شکل ؛ منحنی -

*curvinervate*: خمیدہ رگ ( پتوں کی نسبت جن کی رگیں بیچ سے کناروں کی طرف پھیلتی ہیں ) -

*curvirostrate*: خمیدہ منقار -

**Curvilinear**, *a.*: ذومنحنیات ؛ خط منحنی والا ؛ اِنحنائی ؛ منحنی دار -

**curvilinearity**, *n.*: اِنحنائیت ؛ منحنی داری -

**curvilinearly**, *adv.*: منحنی طور پر -

**Cuscus**, *n.*: خس -

**Cushat**, *n.*: ( اِسکا چستان ) قمری -

**Cushion** (koo- ), *n.*: (۱) گدا ؛ تکیہ ؛ گدیلا ؛ مسند - (۲) گدی ( جو فرنگی عورتیں بالوں یا سائے کے نیچے لگاتی ہیں ) - (۳) گدگدے کنارے ( انٹے کی میز کے ) - (۴) فشار روک ( بھاپ جو اُستوانے میں فشار کی روک کے لیے رہنے دی جائے ) - (۵) پٹھا ؛ چوتڑ ( خاص کر جانوروں کا ) ؛ گدی - (۶) گھوڑے کا تلوا یا تلوے کا نرم حصہ ؛ پتلی -

*c. tire*: ( بائسکل کے پہیے کا ) ٹھوس ہال -

*pin-c.*: دیکھو PIN -

**cushiony**, *a.*: گدی داری ؛ گدگدا ؛ نرم -

**Cushion**, *v. t.*: (۱) گدے لگانا یا گدوں تکیوں سے آراستہ کرنا - (۲) گدوں سے حفاظت کرنا ؛ گدگدا بنانا نیز ( اِستعارتاً ) - (۳) چپ چاپ دبا دینا (شکایت کو) ؛ (انٹے کی اصطلاح) گدوں تک پہنچا دینا ( گیند کو ) ؛ گدیانا -

**Cushy** (koo-), *a.*: ( عامیانہ ) سہل ' آرام کی نوکری یا کام - [ اینگلو اِنڈین اصطلاح ' فارسی لفظ "خوشی" سے ]

**Cusp**, *n.*: ( ہیئت ) قرن ؛ ( عمارت ) راس ؛ چوٹی ؛ ( اشکال ہندسہ ) نعلی یا ہلالی ؛ ( نباتیات ) نوک ' سرا ؛ انی ( پتے کی ) -

**cusped**, *a.* : قرن یا نعلی شدہ -

**Cuspidal**, *a.* : قرن نما ؛ ہلال آسا ؛ قرنی ؛ ہلالی

**cuspidate(d)-ate**, *aa.* : انی دار -

**Cuspidor** (e), *n.* : اگالدان -

**Cuss**, *n.* : ( ۱ ) ( امریکا والوں کا محاورہ ) بد دعا ؛ کوسنا؛ لعنت - مثل CURSE - ( ۲ ) حیوان ؛ انسان ( بطور تحقیر ) -

**Cussedness**, *n.* : ( امریکا والوں کا محاورہ ) مگرا پن ؛ بد خوئی ؛ بد طینتی ؛ سرکشی ( خاص کر لفظ *pure* کے ساتھ بولتے ہیں ) ؛ اوندھی کھوپڑی کا ہونا ؛ ہیکڑی -

**Custard**, *n.* : ( انگریزی کھانے میں ) کسٹرڈ ؛ انڈے کی لپسی -

*c.-apple* : شریفہ ؛ سیتاپھل -

**Custodial**, *a.* : مفوضہ ؛ تحویلی ؛ متعلق نگرانی -

**Custodian**, *n.* : محافظ ؛ نگران ؛ رکھوالا ؛ نگہبان -

**custodier**, *n.* : نگہبان وغیرہ -

**Custody**, *n.* : حفاظت ؛ نگرانی ؛ تحویل ؛ رکھوالی ؛ ولایت ( بچوں کی ) -

*take into c.* : قید ، حراست میں لینا ( خاص کر گرفتار کرنا )-

**Custom**, *n.* : ( ۱ ) رسم ؛ رواج ؛ عادت ؛ قاعدہ ؛ قرینہ ؛ طریقہ ؛ ( قانونی اصطلاح ) رواج ( جسے قانون کا مرتبہ حاصل ہو ) - ( ۲ ) گاہکی ؛ سرپرستی یا امداد ( تاجر کی ) -

*c.-house* : محصول خانہ ؛ دفتر کروڑ گیری ؛ کسٹم -

*customs* : محصول در آمد ؛ کروڑ گیری ؛ رسوم -

**Customary**, *a. & n.* : عام ؛ معمولی ؛ معتاد ؛ دستور کے مطابق ؛ مقررہ ؛ مروجہ ؛ ( قانون ) رواجی ( مقام یا حلقے کے رواج کے مطابق )؛ ( also *custumary* ) مجموعۂ رسم و رواج ؛ دستور نامہ ؛ کسی ملک کے رسم و رواج کا تحریری مجموعہ -

**customarily**, *adv.* : عادتاً ؛ معمولاً -

**customariness**, *n.* : معمول ہونا ؛ اعتیاد -

**Customer**, *n.* : خریدار ؛ گاہک -

*queer, awkward c.* : عجب تماش کا آدمی -

*custos*, *n.* : محافظ ؛ نگران ؛ منتظم -

*c. rotulorum* : محافظ دفتر ؛ مسجّل ؛ ( خاص کر ) ناظم عدالت ضلع ( عدالت کا حاکم مفصلات میں ) -

**Cut**, *n.* : ( ۱ ) کاٹ ؛ کٹائی ؛ قطع ؛ تراش - ( ۲ ) ضرب ؛ وار ؛ کاٹ ( تلوار یا چابک وغیرہ کی ) - ( ۳ ) حذف ؛ ترک ؛ اڑا دینا ( ناٹک وغیرہ کے کسی حصے کو ) - ( ۴ ) چرکا ؛ خراش ؛ کاٹ - ( ۵ ) ( ٹینس یا کرکٹ وغیرہ کا ) ترچھا ہاتھ - ( ۶ ) بے اعتنائی کرنا ( ذلیل کرنے کی غرض سے ) - ( ۷ ) وضع ؛ قطع ؛ طرز ؛ تراش ( لباس یا بالوں وغیرہ کی ) - ( ۸ ) ( ریل کی پٹریوں کا ) کاٹ - ( ۹ ) زخم ؛ گھاو ؛ جراحت ( کسی آلۂ جارحہ کی ) - ( ۱۰ ) ( ناٹک ) درز ؛ دراز ؛ کٹاو ( جس میں سے پردے اوپر یا نیچے کیے جاتے ہیں ) - ( ۱۱ ) ( گوشت وغیرہ کا کٹا ہوا ) ٹکڑا ، پارچہ ، بوٹا - ( ۱۲ ) دل خراش فعل یا تقریر -

*c. & thrust* : دست بدست لڑائی ؛ شمشیر زنی -

*c. of one's jib* : ( عامیانہ ) حلیہ ؛ ناک نقشہ ؛ وضع قطع -

*c.-out* : گیس روزن ( جس کے ذریعے سے موٹر کی گیس جلد خارج کی جاتی ہے )-

*a c. above* : ایک درجہ ( یا خط ) اوپر -

*draw cc.* : ( لکڑی کے غیر مساوی ٹکڑوں سے ) قرعہ یا پاسہ نکالنا -

*short c.* : قریب کا رستہ ؛ آڑا رستہ ؛ اڑ تک رستہ

*woodcut* : دیکھو WOOD -

**Cut**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) کٹنا ؛ کاٹنا ؛ گھاو ڈالنا ؛ چرنا ؛ چیرنا؛ گہرا اتارنا ( چاقو وغیرہ کا ) ( نیز استعارتاً ) - ( ۲ ) بے اعتنائی کرنا ( تذلیل کی غرض سے ) - ( ۳ ) جدا کردینا ؛ ( کاٹ کر ) الگ کردینا ؛ انقطاع کرنا - ( ۴ ) قتلے کرنا ؛ گوشت بنانا یا کاٹنا - ( ۵ ) گزرنا ؛ ( کسی چیز کے ) پار ہونا ؛ ( عامیانہ ) پار ہوجانا ؛ بھاگ جانا - ( ۶ ) چھیلنا ؛ تراش دینا ؛ کم ہونا یا کرنا ؛ اتر جب ( بھاو وغیرہ ) - ( ۷ ) کاٹنا ؛ قطع کرنا ( لباس وغیرہ کا ) ؛ تراش خراش کرنا ؛ کترنا ؛ بیونتنا - ( ۸ ) مارنا ، کھانا ( چھلانگ ، قلا بازی ) دیکھو CAPER, DASH؛ شکل آنا یا بن جانا دیکھو FIGURE - ( ۹ ) کاٹنا ( تاش کے پتوں کو ) - ( ۱۰ ) ( گیند پر خاص طرز سے ) بلا لگانا ؛ ترچھا ہاتھ مارنا - ( ۱۱ ) انجان بن جانا ( بے مروتی سے ) -

*c. a lecture, the whole concern* : غائب ہوجانا ؛ ناغہ کرنا؛ چھوڑ بیٹھنا

*c. a loss* : ہاتھ جھاڑ کے الگ ہوجانا ؛ نقصان کے بیوپار سے دست بردار ہوجانا -

*c.-&-come-again* : افراط ؛ فراوانی ؛ کثرت -

*c. & dried* or *dry* : گھڑی گھڑائی ، بے لوچ ، فرسودہ ( رائے ، تجویز ، منصوبہ وغیرہ ) -

*c. & run* : ( عامیانہ ) نکل بھاگنا ؛ چھو ہوجانا -

*c. a tooth* : ( مسوڑھے سے ) دانت نکلنا یا پھوٹنا -

*c. both ways* : دودھاری تلوار کا کام کرنا ؛ دونوں طرف کاٹنا -

*c. coat according to cloth* : دیکھو CLOTH -

*c. down* : کاٹ گرانا یا نیچے لانا ؛ ( استعارتاً ) خرچ گھٹانا -

*c. him dead* : ذلیل کرنا ( انجان بن کر ) -

*c. in* : ناگہاں آجانا یا داخل ہونا ؛ بیچ میں بول اٹھنا ؛ ( تاش میں ) اٹھ جانے والے کھلاڑی کی جگہ لینا یا آ بیٹھنا -

*c. in two, in* or *into pieces* : دو ٹکڑے ( یا ٹکڑے ٹکڑے ) کردینا -

*c. no ice* : کچھ نہ ہوسکنا ؛ کچھ نہ بن پڑنا -

*c. off* : ختم کرنا ؛ قصہ پاک کرنا ؛ راستہ روک لینا یا قطع کردینا ( سامان رسد یا رسل و رسایل کا ) ؛ نیز گھٹنے یا بڑھنے نہ دینا ؛ بند کردینا ( آمد کا راستہ ) -

*c. off with a shilling* : چند ٹکے دے کے محروم الارث کردینا -

*c. one's eye* or *wisdom teeth* : عقل آنا ؛ سن تمیز کو پہنچنا -

*c. one's stick* : چل دینا ؛ روانہ ہوجانا -

*c. out* : ( ۱ ) جدا کرنا ؛ منقطع کرنا ؛ ( استعارتاً ) بازی لے جانا ؛ نکال باہر کرنا ( حریف کو ) ؛ جگہ چھین لینا ( حریف کی ) - ( ۲ ) وضع کرنا ؛ تشکیل کرنا ؛ ( نیز استعارتاً )

تراشنا ؛ (نئی) وضع نکالنا -

*c. prices*: سستا کردینا ؛ دام گھٹانا ؛ نرخ کم کرکے بیچنا (حریف تاجروں کے مقابلے میں) -

*cutpurse*: گرہ کٹ ؛ جیب کترا ؛ چور -

*c. short*: قطع کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ بات کاٹنا (نیز استعارتاً) -

*c. the knot*: تصفیہ چکانا ؛ عقدہ کشائی کرنا (فوری اور سرسری طور پر) ؛ دیکھو GORDIAN -

*c. the record*: بازی لے جانا ؛ اگلوں سے بڑھ جانا -

*c. throat*: خونی ؛ قاتل ؛ سفاک -

*cutting retort*: دل خراش جواب ؛ کلہ بکلہ جواب -

*c. to the heart*: دل کے پار ہونا -

*c. up*: (۱) برباد یا فنا کردینا ؛ ٹکڑے ٹکڑے اُڑا دینا ؛ (استعارتاً) سخت تنقید کرنا ؛ بری طرح خبر لینا - (۲) سخت رنج دینا ؛ دل خون ہوجانا -

*c. up (well)*: دولت چھوڑ مرنا ؛ (بڑا) ترکہ چھوڑنا -

*c. up rough*: ناراض ہونا ؛ غصہ کرنا ؛ بگڑنا -

*a cutting wind*: برماتی ہوئی (تیز) ہوا -

*his work is c. out for him*: تیار کرنا ؛ کام کا منصوبہ مقرر کردینا -

**cuttingly**, *adv.*: طنزاً ؛ کاٹ کرتے ہوئے -

**Cutaneous**, *a.*: جلدی ؛ جلد کے (امراض وغیرہ) -

**Cut-away**, *a. & n.*: دامن کٹا کوٹ (جس کا اگلا حصہ کاٹ کے کھلا رکھتے ہیں) -

**Cutcherry, Cutchery** *n.*: کچہری ؛ دفتر -

**Cute**, *a.*: (عام روز مرہ) ہوشیار ؛ چالاک ؛ ذہین ؛ تیز دماغ -

**cutely**, *adv.*: متعلق فعل ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**cuteness**, *n.*: اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Cuthbert**, *n.*: جو جنگی خدمت سے پہلو بچائے (اس بہانے سے کہ سول (دیوانی) میں اُس کی خدمات ناگزیر ہیں) -

**Cuticle**, *n.*: جھلی ؛ بالائی پوست ؛ (نباتیات) چھال -

**cuticular**, *a.*: جھلی والا -

**Cutis**, *n.*: اندر کی کھال -

**Cutlass**, *n.*: تیغ ؛ تلوار (چھوٹی اور چوڑے پھل کی) ؛ کھانڈا -

**Cutler**, *n.*: کارد گر یا کارد فروش ؛ چھری چاقو والا -

**Cutlery**, *n.*: (۱) کارد گری ؛ کارد فروشی ؛ دکان یا کارخانۂ کارد - (۲) چھری ؛ چاقو -

**Cutlet**, *n.*: تکے ؛ تلنے (گوشت کے تلنے کے لیے) ؛ قیمے کے تلے ہوئے کباب -

**Cutter**, *n.*: (۱) قاطع ؛ بُرندہ (آدمی یا شے) ؛ لباس قطع کرنے والا - (۲) کٹنی اینٹ (عمدہ قسم کی اینٹ جو کاٹی جاسکے) - (۳) تنگ کشتی ؛ مستولا (ایک مستول کی کشتی) ؛ رکاب کشتی (جہاز کے ساتھ رہنے والی کشتی) -

**Cutting**, *n.*: CUT کا اسم ؛ خصوصاً کٹائی ؛ کھدائی (جو ریل یا سڑک کی سطح ہموار کرنے کے واسطے کی جائے) ؛ زمین کاوی -

*press c.*: اخبار کی کترن ؛ اقتباس یا ٹکڑا -

**Cuttle**, *n.*, **C.-fish**: دہ شاخہ (مچھلی) جس کے منہ سے کالی رال بہتی ہے

*c. bone*: استخوان ماہی (جو صیقل کے کام آتی ہے) -

**Cutty**, *a. & n.*: (۱) مختصر ؛ ذرا سا ؛ چھوٹے قد کی یا بونی عورت (اکثر استعارتاً و طنزاً) - (۲) چھوٹا پائپ (تمباکو پینے کا)۔

*c. -stool*: لعنتی مونڈھا (اسکاٹستان کے گرجوں میں ، جس پر غیر پارسا عورت بٹھائی جاتی تھی) -

**Cutwater**, *n.*: جہاز کی پھالی یا اگلے سرے کا نچلا کنارہ -

**Cutworm**, *n.*: ایک قسم کی تیتلی یا چھوٹی تتری -

**-cy**, *suf.*: (لاحقہ) اسم کیفیت بنانے کے لیے اکثر ایسے الفاظ پر داخل کیا جاتا ہے جن کے اخیر حرف t - یا n - ہوتا ہے ؛ جیسے : bankruptcy, captaincy وغیرہ دیکھو -ACY, -ANCY, -ENCY

**Cyanic**, *a.*: نیلا ؛ نیلگوں ؛ ازرق -

**Cyano-**: (ترکیبی جز) بمعنی (۱) گہرا نیلا ؛ جیسے : نیل پیما *cyanometer* (آسمان کی نیلاہٹ کا اندازہ کرنے کا آلہ) - (۲) بمعنی "کیانوجنی" کیانوجن آمیختہ -

**Cyanogen**, *n.*: ایک مرکب عنصر کیمیاوی ؛ کیانوجن ؛ ازرقیہ ؛ نیلین -

**Cyanosis**, *n.*: یرقان سیاہ ؛ یرقان اسود -

**Cycad**, *n.*: ایک قسم کا تاڑ جیسے ساہو دانے کا درخت -

**Cyclamen**, *n.*: پہاڑی کنول (پیالہ نما پھولوں کے درخت جو بہت جلد پھول لے آتے ہیں) -

**Cycle**, *n.*, & *v. i.*: (۱) (سنین یا واقعات کا) دور ؛ دورہ ؛ گردش ؛ چکر ؛ قرن ؛ ایام - (۲) زمان تکمیل ؛ عرصۂ تکمیل - (۳) کامل سلسلہ یا دور - (۴) مجموعۂ نظم ؛ سلسلۂ نظوم (متعدد نظمیں ایک ہی موضوع پر) - (۵) بائسکل ؛ ٹرائسکل وغیرہ - (۶) گھومنا یا چرخ کھانا ؛ چکر کھانا - (۷) بائسکل چلانا یا اُس پر چڑھنا -

*c. -car*: ہلکے پہیوں کی موٹر ؛ موٹر -

*Metonic* or *Lunar c.*: نوزدہ سالہ قرن ؛ دور قمر -

**Cyclic, -ical**, *aa.*: (۱) متدائر ؛ متوالی - (۲) قرنی ؛ متعلق قرن یا دور ؛ (نباتات) حلقہ دار - (۳) (*-ic*) مجموعۂ نظم کے متعلق -

*c. chorus*: (قدیم یونان) مناجات دوری (قربان گاہ کے گرد گھوم گھوم کر ناچنا اور بھجن گانا) -

**Cyclist**, *n.*: سائیکل سوار ؛ سائیکل باز ؛ سائیکل راں -

**Cyclo-**: (ترکیبی جز) بمعنی دائرہ ؛ جیسے :

*cyclograph*: دائرہ نگار

*cyclometer*: دائرہ پیما (پہیوں کی گردش یا طے کردہ فاصلہ معلوم کرنے کا آلہ) -

*cyclorama*: فانوس خیال ؛ مدور سیر بین -

*cyclostomous*: مدور دہاں ؛ گول منہ کا -

**Cycloid**, *n.*: شبہ دائرہ ؛ دائرہ نما ؛ مستدیریہ (اشکال ہندسی کی ایک کروی شکل) -

*common c.*: مستدیریہ عامہ -

*curtate c.*: مستدیریہ خارجیہ -

*prolate c.*: مستدیریہ داخلیہ -

**cycloidial**, *a.*: مستدیری -

**Cyclone**, *n.*: طوفانی ہوا -

**cyclonic**, *a.*: طوفانی -

**Cyclop (a) edia**, *n.*: قاموس ؛ محیط ؛ دیکھو ENCYCLOPAEDIA -

**cyclopaedic**, *a.*: قاموسی -

**Cyclopean, -clopian**, *a.*: بھریتی ؛ جناتی ؛ عظیم ؛ بہت بڑی -

*C. masonry*: جناتی عمارات (ناتراشیدہ پتھروں کی بڑی بڑی

عمارتیں ) -

**Cyclop (s),** *n.*, (pl.-*ops*,-*opses*,-*opes*) : (یونانی افسانوں میں) غول ؛ عفریت یک چشم ؛ کانڑا دیو ؛ نیز یک چشم ؛ کانا (آدمی) -

**Cyclostyle,** *n.* : سلیٹ چھاپا ( ایک دستی کل جس سے قلمی تحریریں مسالے کے پتھر پر لکھ کر چھاپتے ہیں ) -

**Cygnet,** *n.* : ہنس چوزہ ؛ بط بچہ ؛ بڑی بطخ کا بچہ -

**Cylinder,** *n.* : (۱) ( ہندسے میں ) ( شکل ) اُسطوانی ؛ اُسطوانہ - (۲) اُسطوانہ ؛ بیلن ( مختلف کلوں اور چھاپنے کا ) ؛ نلکا ؛ نلوا ( خاص کر وہ جو بابل و اشور کے کھنڈروں میں دبے ہوئے ملے ہیں اور اُن پر پیکانی خط میں عبارتیں تحریر ہیں ) - (۳) سنگ اُسطوانہ ( جس سے قدیم اشوری مہر کا کام لیتے تھے ) -

**Cylindrical,** *a.* : اُسطوانہ نما ؛ اُسطوانی ؛ بیلن سا -

**Cylindroid,** *a.& n.* : شکل اُسطوانی ؛ شبیہ اُسطوانہ -

**Cyma,** *n.* : (pl. -*mas*) : ( عمارت میں ) گولائی ؛ اُبھار ؛ کروی کنگر ( کانس کی ) -

**Cymar,** *n.* : زنانہ محرم ؛ کرتی ؛ صدری ( کسی قدر ڈھیلی ) -

**Cymbal,** *n.* : جھانجھ ؛ مجیرا ؛ جلاجل ( ایک برنجی باجا ) -

**cymbalist,** *n.* : جھانجھیا ؛ مجیرچی -

**Cymbalo,** *n.* : ایک تار دار باجا جو مو گریوں کی ضرب سے بجتا ہے -

**Cymbiform,** *a.* : ( نباتیات ، تشریح ) کشتی نما ؛ کمان آسا -

**Cymbocephalic,** *a.* :- لم سرا؛ کشتی سرا ( کشتی جیسے لمبے سر کا ) -

**Cyme,** *n.* : گوبیا ( ایک شاخ پر ایک ہی پھول کا کھلنا ) -

**cymose,** *a.* : گوبیا -

**Cymric (k-),** *a.* : ملک ویلز کا ؛ کیمروی ( کیمرو ویلز کا قدیم نام ہے ) -

**Cynic,** *a.* & *n.* : (۱) کلبی ؛ فلسفہ کلبیہ کا پیرو ( جو دنیا اور اسباب عیش سے نفرت ظاہر کرتے تھے ) - (۲) نک چڑھا -

**cynicism,** *n.* : کلبیت ؛ نک چڑھا پن وغیرہ -

**Cynical,** *a.* : (۱) خشک مزاج ؛ بد خو - (۲) نوع انسان کی نیکی کا منکر -

**cynically,** *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Cyno-** : ( ترکیبی جز ) بمعنی کتا ؛ جیسے : سگ ترسی ؛ سگ دشمنی : ( کتوں سے وحشت یا دشمنی ) *cynophobia* -

**Cynocephalus,** *n.* : (۱) مرد سگ چہرہ - (۲) ایک قسم کا بیبون ( بندر ) ؛ سگ چہرہ بوزنہ -

**Cynosure** (or shoor), *n.* : (۱) دب اصغر ؛ نیز قطب تارا ؛ رہ نما تارا - (۲) مرجع ؛ مرجع نظر ؛ مرجع قلوب

**Cypher** : دیکھو CIPHER -

**Cypres** (sepra), *adv.*, *n.*, & *a.* : ( قانون ) تا امکان حسب وصیت ( یعنی جس حد تک خلاف قانون نہ ہو ) -

**Cypress,** *n.* : سرو ؛ نیز شاخ سرو ( جو سوگ کی علامت ہے ) -

**Cyprian,** *a.* & *n.* : (۱) قبرسی ؛ جزیرۂ قبرس کا ( باشندہ یا زبان وغیرہ - اِسی معنے میں Cypriot بھی آتا ہے ) - (۲) عیش پرست ؛ بد چلن ؛ آوارہ -

**Cyrenaic,** *a.* & *n.* : سی رینی ؛ سی رینی ( شمالی افریقہ ) کا ؛ لذاتی ( قدیم فلسفۂ لذاتیہ کا پیرو جس کا بانی ارس تپوس باشندہ سیرینیا ہوا ہے )

**Cyrillic,** *a.*, **C. alphabet:** سویلی یا کاتریلی خط یا حرف ( جو روس اور بلغاریا وغیرہ مشرقی یورپ کے پادریوں میں مستعمل ہے ) -

**Cyrto-** : ترکیبی جز بمعنی مڑا ہوا ؛ خمیدہ ؛ کج ؛ جیسے آلہ خم پیما ( جس سے سینے کے خم ناپے جاتے ہیں ) *cyrtometer* -

**Cyst,** *n.* : ( حیاتیات ) تھیلی ؛ پھکنا ؛ مثانہ ؛ جوف ( جس میں حیوان یا درخت کا مادۂ رقیق و فاسد بھرجائے ) ؛ ( طب ) حصالہ ؛ تھیلی ( فاسد مادے یا جراثیم کی ) ؛ بچہ دانی ؛ بیضہ دان وغیرہ -

**Cyst-, Cysti-, Cysto-** : ( ترکیبی جز ) بمعنی مثانہ -

*cystiform* : مثانہ نما وغیرہ -

**Cystic,** *a.* : مثانوی تھیلی کا متعلق بہ خانہ فضلات ؛ پتے کا -

**Cystoscope,** *n.* : آلۂ امتحان مثانہ وغیرہ -

**–cyte,** *suf.* : ( حیاتیات ) ( لاحقہ ) بمعنی خلیہ ؛ دیکھو LEUCO -

**Cyto-** : ( حیاتیات ) ( ترکیبی جز ) ؛ جیسے مادۂ خلیہ ؛ اصل خلیہ *cytoblast* -

**Cytology,** *n.* : علم خلیات -

**Czar, Tsar, Tzar,** (x-, ts-), *n.* : زار روس ؛ ملک روس کے بادشاہ کا لقب - [ تلفظ "تسار" ]

**Czarevitch, -wich, Tsar-,** (tsar'vitsh, z-), *n.* : زار زادہ ؛ شہزادۂ روس -

**Czarevna, Tsar-,** *n.* : زار زادی ؛ شہزادئ روس -

*czarina, tsar-,* ( -e- ), *n.* : اریٹا؛ ملکۂ روس -

*czaritza, tsar-,* *n.* :- زاریٹا؛ ملکۂ روس (روسیوں کی زبان میں)

**Czech,-kh,** (tshek), *n.* & *a.* : چیک ؛ اہل بوہیمیا ؛ بوہیمیاوی -

**Czecho-Slovak** (tsheko-slovahk), *a.* & *n.* : چیکو سلوواک باشندۂ جدید ریاست موسوم بہ چیکو سلوواکیا -

# D

**D** (de), **letter** (pl. Ds. D's, Dees) : (۱) انگریزی حروف تہجی کا چوتھا حرف -

**D** *block, trap valve* : - (۲) D کی شکل کا کندہ ؛ پھندا یا ڈھکنا (۳) ( موسیقی ) بڑے سر گم کی دوسری سرتی -

**-d** *p.p. suf.* : لاحقہ جو ماضی مطلق اور اِسم مفعول بنانے کے لیے آتا ہے ؛ جیسے *heard* -

**Da** : دیکھو DAD -

**Dab,** *v. t.* : (۱) آہستہ سے لگانا یا تھپ تھپانا ؛ کھٹ کھٹانا ؛ تھپکنا ؛ ٹھونگ مارنا - (۲) دبانا ؛ اسفنج وغیرہ سے دبانا ؛ پچارا دینا ؛ برش مارنا ؛ پوتنا - (۳) ( کرنچھی یا گدی ) سطح پر پھیرنا یا دبانا -

**dabber,** *n.* : ( تختے وغیرہ پر روشنائی پھیرنے کی ) گدی -

**Dab,** *n.* : (۱) ( اچانک ) تھپکی ؛ دستک ؛ ٹھونگ - (۲) اسفنج یا رومال وغیرہ کا آہستہ سے پھیرنا ؛ پچارا ؛ تری یا رنگ جو اِس طرح پھیرا جائے -

**Dab,** *n.* : ایک قسم کی چپٹی مچھلی

**Dab**, *n.*: ( روز مرہ ) شاطر ؛ کامل ؛ ھوشیار ؛ استاد ؛ کاریگر ؛ ماھر -

**Dabble**, *v. t. & i.*: ( ۱ ) وقفے سے بھگونا ؛ خفیف تر کرنا ؛ آلودہ کرنا ؛ چھینٹیں ڈالنا یا اڑانا ؛ چھڑکنا ؛ گھنگولنا - ( ۲ ) پانی میں کھیلنا ؛ پانی میں ھاتھ پانو یا چونچ ھلانا - ( ۳ ) کسی کام کو دل بہلاوے کے طور پر اختیار کرنا - اتائی ؛ نیم حکیم ؛ بطور دل بہلاوے کے

**dabbler**, *n.* کسی کام کو اختیار کرنے والا -

**Dabchick**, *n.*: ایک پانی کا پرند ؛ دریائی چڑیا -

**Dabster**, *n.*: ( ۱ ) شاطر ؛ کامل ؛ ھوشیار - ( ۲ ) لیپنے والا ؛ لیسنے والا ؛ بھدا روغن کرنے والا -

*da capo* (dahcah): ( موسیقی کی ھدایت ) شروع سے دھراؤ -

**Dace**, *n.*: چھوٹی دریائی مچھلی -

*dachshund* (dáhks-hoont), *n.*: چھوٹی ٹانگوں کی نسل کا کتا -

**Dacoit**, *n.*: ڈکیت ؛ ڈاکو ؛ رھزن ؛ ھندوستانی یا برمی مسلح قزاق -

**Dacoity**, *n.*: ڈکیتی ؛ قزاقی -

**Dactyle**, *n.* شعر کا ایک وزن جس میں ایک بڑا اور دو چھوٹے رکن syllabesl ھوں -

**Dactylic**, *a. & n.*: ( ۱ ) وزن مذکور کے متعلق - ( ۲ ) ( بحالت جمع ) وزن مذکور کے اشعار -

**Dad, Da**(dah), **Dada, Daddy**, *nn.*: ( روز مرہ ) ابا ؛ باپ -

*daddy-long legs*: لمبی ٹانگوں کا کیڑا ؛ مچھر سے مشابہ -

**Dado**, *n.*: ( ۱ ) ستون کا وہ حصہ جو پائے اور اس کی کنگنی کے درمیان ھو - ( ۲ ) دیوار کے زیریں حصے پر لکڑی کا یا رنگ کا حاشیہ -

**dadoed**, *a.*: چوبی یا رنگین حاشیہ لگایا ھوا -

**Daedal** (de-), *a.*: ( ۱ ) ( شعر ) چابک دست ؛ مشاق ؛ رسا ؛ موجدانہ - ( ۲ ) پیچ در پیچ ؛ پریشان کن ؛ الجھاو کا ؛ پیچیدہ - ( ۳ ) گونا گوں ؛ طرح طرح کا ؛ پیچیدہ ؛ پر اسرار -

**Daedalian,-ean**, *a.*: ( ۱ ) یونانی صناع Daedalus کے طریقے پر - ( ۲ ) پیچیدہ ؛ الجھاو کا ؛ پیچ در پیچ ؛ پیچ دار - ( ۳ ) چکر دار ؛ بھول بھلیاں کی طرح کا -

**Daff**, *v. t.*: ( متروک ) علحدہ رکھنا ؛ قطع نظر کرنا ؛ دست بردار ھونا ؛ کنارہ کش ھونا ؛ ترک کرنا ؛ چھوڑنا -

**Daffodil** (also Daffodilly, Daffadowndilly), *n. & a.*: ( ۱ ) آبی نرگس - ( ۲ ) ھلکا زرد ( رنگ ) -

**Daft**, *a.*: احمق ؛ بیوقوف ؛ نادان ؛ جاھل ؛ بے دھڑک ؛ وحشی ؛ خبطی ؛ سنکی ؛ سودائی -

**Dagger**, *n.*: ( ۱ ) خنجر ؛ کٹار ؛ پیش قبض - ( ۲ ) ( طباعت ) چلیپے کا نشان حوالے کے لیے × -

*at dd. drawn*: ( ۱ ) ایک دوسرے کے دشمن - ( ۲ ) لڑنے پر تلے ھوئے -

*double d.*: دھرا چلیپا ( یہ ‡ حوالے کا نشان ) -

*look dd.*: زھریلی نظروں سے دیکھنا -

*speak dd.*: تلخ کلامی کرنا -

**Dago**, *n.*: امریکی ھسپانوی ، پرتگالی یا اطالوی -

**Daguerreotype** (-gero-), *n.*: تصویر جو فوٹو گرافی کے ابتدائی طریقے سے لی جاتی تھی -

*dahabeeyah* (dah-ha),-*biah* (-be-), *n.*: دریائے نیل کی باد بانی کشتی ؛ ذھبیہ - [ عربی لفظ " ذھبیہ " یعنی " سنہری " سے - ]

**Dahlia** (dal-), *n.*: ( ۱ ) ڈالیا میکسکو کا ایک پودا رنگ برنگ کے پھول کا - ( ۲ ) ایک قسم کا سرخ رنگ -

*blue d.*: نا ممکنات سے ؛ گولر کا پھول -

**Dail Eireann** ( dhawlyaran), *n.*: آئرستان کی لیجس لیٹو اسمبلی ( مجلس وضع قوانین ) کا دارالعوام -

**Daily**, *a., adv., & n.*: ( ۱ ) روزانہ ؛ یومیہ ؛ روز مرہ ؛ ھر روز ؛ روز بروز ؛ متواتر ؛ مسلسل ؛ لگا تار ؛ اکثر - ( ۲ ) روزانہ اخبار ؛ روز نامہ -

**daimio**(-yo), *n.*: جاپانی جاگیر دار ؛ مشروط الخدمت جاگیر دار ؛ سردار ؛ امیر -

**Dainty**, *n.*: لذیذ یا نفیس غذا ؛ تحفہ ؛ تر لقمہ ؛ تر مال ( نیز استعارتاً ) -

**Dainty**, *a.*: ( ۱ ) لطیف ؛ نفیس ؛ عمدہ ؛ اعلی ؛ تحفہ - ( ۲ ) لذیذ ؛ خوش گوار ؛ مزے دار ؛ حسین ؛ خوبصورت ؛ نازک ؛ صاف ستھرا ؛ صفائی پسند ؛ نفاست پسند ؛ نازک مذاق ؛ حد سے زیادہ نفیس مزاج ؛ نانا شاہ - ( ۳ ) عشرت پسند -

**daintily**, *adv.*: نفاست سے ؛ عمدگی سے ؛ خوبصورتی کے ساتھ ؛ نزاکت سے ؛ عیش پسندانہ -

**daintiness**, *n.*: نفاست ؛ خوبصورتی ؛ باریک بینی ؛ عیش پسندی -

**Dairy**, *n.*: ( ۱ ) شیر خانہ ؛ پنیر اور مکھن بنانے کا کار خانہ یا عمارت - ( ۲ ) زراعتی فارم کا شیر خانہ - ( ۳ ) دودہ وغیرہ کی دکان ؛ دودہ کے کار خانے کی گائیں -

**dairying**, *n.*: دودہ رکھنے یا پنیر وغیرہ اور مکھن بنانے کا طریقہ یا کام -

**Dais**(das), *n.*: چبوترا ؛ شہ نشین ؛ ڈائس -

**Daisy** (-zi), *n.*: ( ۱ ) ڈیزی ؛ اسی قسم کے دوسرے پودے - ( ۲ ) ( سوقیانہ ) چوٹی کا -

*d.-chain*: ڈیزی کا ھار -

*d.-cutter*: گھوڑا جو قدم بہت کم اٹھائے ؛ ( کرکٹ ) گیند جو زمین پر لڑھکتی جائے ؛ زمینی گیند ؛ سڑا گیند -

**daisied**, *a.*: ڈیزی سے ڈھکا ھوا -

**Dak, Dak**: دیکھو DAWK -

**Dale**, *n.*: وادی ؛ گھاٹی -

*dalesman*: شمالی انگلستان کی وادیوں کا باشندہ -

**Dally**, *v. i. & t.*: ( ۱ ) جی بہلانا ؛ دل لگی کرنا - ( ۲ ) ھنسنا بولنا ؛ بوس و کنار کرنا ؛ پیار کرنا - ( ۳ ) اٹھلانا ؛ نخرے کرنا ؛ چوچلے کرنا - ( ۴ ) ٹالنا ؛ ٹال مٹول کرنا - ( ۵ ) دیر لگانا ؛ وقت ٹالنا ؛ سیر گشت میں وقت کھونا ؛ سستی کرنا ؛ تاخیر کرنا ؛ بیہودہ وقت گزاری کرنا ؛ تضیع اوقات کرنا -

*d. away*: ( وقت یا موقع ) بے کار کھونا -

**dalliance**, *n.*: ناز و نیاز ؛ بوس و کنار ؛ تساھل ؛ ٹال مٹول -

**Dalmatian**(-ashn), *n.*, **D.dog** گل دار کتا جو گاڑی کے ساتھ دوڑنے کے لیے پالا جائے -

**Dalmatic**, *n.*: ڈھیلا چغہ یا عبا جو بادشاہ تاج پوشی کے وقت اور بشپ خاص موقعوں پر پہنتا ھے -

*dal segno* ( sanyo ): ( موسیقی کی ایک ھدایت ) فلاں مقام سے دھراؤ -

**Daltonism** ( dawl- ), *n.*: رنگوندا پن ؛ سبز و سرخ میں اِمتیاز نہ کر سکنا -

**Dam**, *n.*, & *v. t.*: (۱) بند ؛ پشتہ - (۲) اونچی سڑک نشیبی مرطوب زمین پر یا پانی میں - (۳) پانی جو بند کے ذریعے روک دیا جاے - (۴) پشتہ لگانا یا پشتے سے روکنا ؛ بند باندھنا - (۵) روکنا ؛ بند کرنا ؛ مسدود کرنا -

**Dam**, *n.*: ماں ( عموماً چوپاے کی ) -

*the devil & his d.*: شیطان اور اِس کی ذریات -

**Damage** ( -ij ), *n.*, & *v. t.*: (۱) نقصان ؛ ضرر ؛ زیان ؛ خسارہ ؛ ٹوٹا ؛ گھاٹا ؛ خلل - (۲) تاوان ؛ ھرجہ ( قانونی ) - (۳) (سوقیانہ) قیمت ؛ خرچہ - (۴) نقصان پہنچانا ؛ خسارہ دینا - (۵) قدر گھٹانا ؛ صدمہ پہنچانا -

**damageable**, *a.*: نقصان پذیر ؛ خسارہ پذیر -

**Damascene** ( -asen ), **Damaskeen**, *v. t.*: (۱) دھات پر سونے یا چاندی کی پچی کاری کرنا - (۲) فولاد میں جوھر ڈالنا -

**Damask**, *n.* & *a.*, & *v. t.*: (۱) ایک قسم کا گلاب جو قدیماً دمشق سے لایا گیا تھا - (۲) گلابی رنگ ؛ گلاب مذکور کا رنگ - (۳) مشجر ؛ بوٹے دار ریشمی کپڑا - (۴) دھوپ چھانو - (۵) دمشق کا یا دمشق کاسا جوھر دار فولاد - (۶) گلاب کے رنگ کا ؛ سرخ - (۷) مشجر یا جامدانی یا جوھر دار فولاد کا بنا ھوا یا اُس سے ملتا جلتا - (۸) بوٹے بنانا یا بننا ؛ مشجر کا کام کرنا - (۹) دیکھو DAMASCENE - (۱۰) جال یا پھول ڈالنا - (۱۱) ( رخسار وغیرہ کو ) سرخ کرنا -

**Dame**, *n.*: ( متروک ) ( شعر یا ظرافت ) (۱) بیگم ؛ بیوی ؛ خاتون ؛ بانو - (۲) ایٹن کے دارالاقامت کا منتظم یا منتظمہ - (۳) ( قانون ) نائٹ یا نواب کی بیگم - (۴) Primrose League کی اعلیٰ رکن ( خاتون ) - (۵) ممبر آف دی آرڈر آف برٹش اِمپائر ( خاتون ) -

*d. -school*: اِبتدائی مدرسہ جس کی نگران کوئی بوڑھی خاتون ھو -

**Damn** ( dam ), *v. t.* & *i.*, & *n.*: (۱) لعنت کرنا ؛ ملامت کرنا ؛ مردود کرنا ؛ مطعون کرنا - (۲) ( ناٹک ) حاضرین کا بے اِلتفاتی کرنا ؛ قدر نہ کرنا ؛ بند کرا دینا - (۳) مردود ٹھیرانا - (۴) جہنم واصل کرنا ؛ جہنم رسید کرنا - (۵) باعث لعنت یا عذاب ھونا - (۶) کوسنا ؛ سراپ دینا ؛ بد دعا کرنا - (۷) بد دعا ؛ کوسنا ؛ سراپ ؛ نفرین - (۸) ھیچ پوچ -

*d. with faint praise*: تعریف میں اِتنا بخل کرنا ، کہ وہ تعریف نہ رھے -

**Damnable** ( -mn- ), *a.*: لعنتی ؛ ملعون ؛ جہنمی ؛ مردود ؛ مطعون ؛ قابل نفرین ؛ موذی -

**damnably**, *adv.*: قابل نفرین طور پر ؛ مکروہ طریقے سے -

**Damnation** ( -mn- ), *n.* & *int.*: (۱) تماشے کو مردود قرار دینا - (۲) عذاب دائمی ؛ پھٹکار ؛ لعنت ابدی ؛ خالد فی النار - (۳) اُس پر لعنت ھو ؛ جہنم واصل ھو ؛ اس کا برا ھو -

**Damnatory** ( -mn- ), *a.*: موجب لعنت ؛ موجب عذاب ؛ لعنت آمیز ؛ ملامت آمیز -

**Damned** ( -md ), *a.* & *adv.*: (۱) مردود ؛ ملعون ؛ جہنم واصل ؛ سزاوار نفرین - (۲) مکروہ ؛ موذی ؛ دوزخی ؛ شیطانی ؛ نا گوار ؛ نا مبارک - (۳) نہایت ؛ سخت ؛ شدید -

*the d.*: ارواح اھل دوزخ ؛ اصحاب النار ؛ اھل جہنم -

**Damnify** ( -mn- ), *v. t.*: ( قانون ) نقصان پہنچانا ؛ ضرر پہنچانا ؛ ھرج کرنا -

**damnification**, *n.*: نقصان رسانی ؛ ضرر رسانی -

**Damning** ( -mi- ), *n.*: (۱) لعنت کرنا وغیرہ - (۲) کوسنا ؛ بد دعا دینا ؛ نفریں کرنا ؛ سراپ دینا -

**Damning** ( -mn-, -mi- ), *a.*: لعنت کرنے والا -

*d. evidence*: پھنسا دینے والی شہادت ؛ شہادت جس سے جرم قطعی طور پر ثابت ھوجاے -

*damnosa hereditas*, *n.*: وہ ارث جس پر منافع سے زیادہ بار ھو -

**Damocles**, *n.*, **Sword of D.**: عیش کو منغض کرنے والا خطرہ جس کا کھٹکا ھر وقت لگا رھے -

**Damon** & **Pythias**, *n.* & *a.*: دلی دوست ؛ یار جانی ؛ دلی ؛ جگری -

**Damp**, *n.*, *a.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) ایک قسم کی گیس جو کان یا معدن میں جمع ھوجاتی ھے اور جس سے اکثر دم گھٹ جاتا ھے - (۲) ایک قسم کی گیس جو کوئلے کی کان میں ھوا سے مل کر مشتعل ھو جاتی ھے - (۳) نمی ؛ تری ؛ رطوبت ؛ سیلن ؛ گیلا پن - (۴) افسردہ دلی ؛ پژمردگی ؛ بد دلی ؛ افسردگی ؛ اِضمحلال ؛ اُداسی - (۵) تر ؛ نم ؛ گیلا ؛ سیلا ( ھوا ) ؛ مرطوب - (۶) دم گھٹنا ؛ دم خفا کرنا ؛ سانس بند کرنا ؛ افسردہ کرنا ؛ بجھانا ؛ ( موسیقی ) تار کی جنبش روک دینا - (۷) ھمت شکنی کرنا ؛ ( اُمید یا جوش کو ) دبا دینا ؛ حوصلہ پست کرنا ؛ بد دل کرنا - (۷) تر کرنا ؛ نم کرنا ؛ گیلا کر دینا -

*d. (-proof) course*: سلیٹ وغیرہ کی تہ جو دیوار کو سیلن سے محفوظ رکھے ( تری کا بچاو ، نمی روک ) -

*d. down a fire*: آگ پر ، مشتعل ھونے سے روکنے کے لیے ، راکھ ڈالنا یا آگ کو راکھ میں دبا دینا -

*d. off*: ( باغبانی ) ( نمی کی وجہ سے ) گل کر گر پڑنا -

**dampen**, *v. t.* & *i.*: تر کرنا ؛ تر ھونا ؛ نم ھونا ؛ مرطوب کرنا یا ھونا -

**dampish**, *a.*: کسی قدر تر ، نم یا مرطوب -

**damply**, *adv.*: تری سے ؛ گیلے پن سے ؛ نمی کے ساتھ -

**dampness**, *n.*: تری ؛ نمی ؛ گیلا پن ؛ رطوبت ؛ سیل -

**Damper**, *n.*: (۱) بجھا دینے والا ؛ افسردہ کرنے والا ؛ پست کرنے والا - (۲) ( پیانو ) ایک گدی جو آواز مدھم کرنے کے لیے لگا دی جاتی ھے - (۳) دود کش میں ایک دھات کی تختی یا پتر ھوا کو کم زیادہ کرنے کے لیے - (۴) کاغذ یا ٹکٹ کو تر کرنے کی گدی یا کل - (۵) فتیری روٹی جو بھوبل میں پکائی جاے ؛ بھونڈری -

**Damsel** ( -zl ), *n.*: ( ادب ، قدیم ) نوجوان ؛ دوشیزہ ؛ ناکتخدا لڑکی ؛ کنواری ؛ باکرہ -

**Damson** (-zn), *a. & n.*: (۱) آلو بخارا - (۲) آلو بخارے کا درخت - (۳) آلو بخارے کے رنگ کا -

*d. - cheese*: آلو بخارے کا مربا -

**Danaos**: دیکھو TIMEO -

**Dance**, *v. i. & t.*: (۱) ناچنا ؛ رقص کرنا - (۲) کودنا ؛ اچھلنا ؛ جست کرنا ؛ اُچھلنا ( دل کا یا خون کا ) ؛ خوشی سے حرکت کرنا - (۳) پانی وغیرہ پر اُب ڈب کرنا ؛ تلے اوپر حرکت کرنا - (۴) (کوئی خاص قسم کا رقص ) کرنا - (۵) نچانا -

*d. attendance (upon person)*: حاضر باشی کرنا ؛ درباداری کرنا ؛ ہر وقت ساتھ لگے رہنا -

*d. away, off, into*: جھلانا ؛ کھلانا ( بچے کو ) ؛ ناچ کر ضائع کرنا یا حاصل کرنا -

*d. to one's tune or pipe*: اشارے پر چلنا -

*d. upon nothing*: پھانسی پانا -

**Dance**, *n.*: (۱) ناچ ؛ رقص - (۲) رقص کی کوئی خاص قسم - (۳) ( ناچ ) دور ؛ گشت ؛ موڑ - (۴) سُر جو رقص کی حرکت کے ساتھ ملایا جائے - (۵) صحبت رقص ( غیر پیشہ ور ) -

*D. of Death* or *of Macabre*: ازمنۂ وسطیٰ کی تصاویر کا موضوع جن میں موت امیر ، غریب سب کو منزل گور تک پہنچا رہی ھے -

*lead (person) a d.*: سبز باغ دکھانا ؛ مفت کے چکر میں ڈال دینا ؛ بھٹکانا -

*St. Vitus's d.*: ابتری ؛ گزبز ( خاص کر بچوں میں ) -

**Dancer**, *n.*: (۱) ناچنے والا ؛ رقص کرنے والا وغیرہ - (۲) نچنیا ؛ رقاص یا رقاصہ -

*merry dd.*: انوار شمالی -

**Dandelion**, *n.*: ککروندا ؛ ایک زرد پھول کا پودا جس کے پتے دندانے دار ہوتے ھیں ( شیر دنداں ) -

**Dander**, *n.*: ( شمالی امریکا بول چال ) خفگی ؛ غصہ ؛ ناراضگی ؛ بد مزاجی -

*get one's d. up*: غصے میں آجانا ؛ غصہ دلانا -

**Dandie Dinmont**, *n.*: ٹیریر کتوں کی ایک قسم -

**Dandle**, *v. t.*: گھٹنوں پر اُچھالنا ؛ گود میں اچھالنا ؛ کھلانا ؛ جھلانا ؛ ہلانا ؛ پیار کرنا ؛ لاڈ کرنا ؛ دلار کرنا -

**Dandruff, -iff**, *n.*: بفا -

**Dandy**, *n. & a.*: (۱) بانکا ؛ چھیلا ؛ ستھرا ؛ خوش لباس ؛ بنا سنورا ہوا - (۲) خاص قسم کے مستول بادبان وغیرہ کی کشتی -

*d. -brush*: کھرارا ؛ کھریرا ( وھیل کی ھڈی وغیرہ کا بنا ھوا ) -

*d. -cart*: ڈانی دار گاڑی جس پر دودھ لے جاتے ھیں -

**dandiacal**, *a.*: بانکا ؛ بانکپن کا -

**dandify**, *v. t.*: بانکا بنانا ؛ چھیلا بنانا وغیرہ -

**dandification**, *n.*: بانکا بنانا ؛ چھیلا بنانا -

**dandyish**, *a.*: بانکا سا ؛ چھیلا سا -

**dandyism** *n.*: بانکپن ؛ چھیلا پن -

**Dandy**: دیکھو DENGUE -

**Dane**, *n.*: (۱) باشندۂ ڈنمارک - (۲) ( تاریخ ) شمال کا حملہ آور انگلستان -

*Great D.*: چھوٹے بالوں والا طاقت ور نسل کا کتا -

**Danger** *n.*: (۱) خطرہ ؛ جوکھم ؛ کھٹکا ؛ خوف ؛ ڈر - (۲) ( ریلوے ) خطرے کا نشان - (۳) خطرے کی چیز ؛ موجب خطر -

**dangerous**, *a.*: خطرناک ؛ خوف ناک ؛ پر خطر ؛ مہلک -

**dangerously**, *adv.*: خطرناکی کے ساتھ ؛ خطرے سے -

**Dangle**, *v. i. & t.*: جھولنا ؛ ھلکنا ؛ ھلانا ؛ لٹکنا ؛ لٹکانا - (۲) جھلاتے یا لٹکاتے لے جانا ؛ جھلانا - (۳) للچانا ؛ سبز باغ دکھانا - (۴) پیچھے پیچھے پھرنا ؛ منڈلانا -

**dangler**, *n.*: پیچھے لگے پھرنے والا ( مثلاً پیرو ، عاشق وغیرہ ) -

**Daniel**, *n.*: عادل ، بےلاگ منصف ؛ صائب الرائے حکیم -

**Danish**, *a. & n.*: (۱) ڈنمارک کا ؛ اھل ڈنمارک کا - (۲) ڈنمارک کی زبان -

**Dank**, *a.*: (۱) رستاھوا ؛ لت پت - (۲) سیلا ؛ مرطوب -

**Dantean**, *a. & n.*: مشہور شاعر Dante کا یا اُس سے متعلق ؛ Dante کے کلام کا شیدائی ( دانتیا ) -

**Dantesque**, *a.*: Dante کی طرز کا -

**Dantist**, *n.*: Dante کے کلام پر عبور رکھنے والا -

**Dap**, *v. i. & t., & n.*: (۱) پانی میں چارا ڈال کر شکار کرنا - (۲) آھستہ سے غوطہ دینا - (۳) گیند اُچھالنا ؛ ( گیند کا ) اُچھلنا یا ٹپا یا گدا کھانا - (۴) گدا ؛ ٹپا -

**Daphne**, *n.*: پھول دار جھاڑیوں کی بعض قسمیں -

**Dapper**, *a.*: صاف ستھرا ؛ پھرتیلا ؛ مستعد ؛ چست -

**Dapple**, *v. i. & t., & n.*: (۱) دھبے ڈالنا ؛ ابلق کرنا ؛ داغ دار کرنا یا ھونا ؛ رنگ برنگ کرنا ؛ چترنگا کرنا یا ھونا - (۲) بوقلمونی ؛ رنگ برنگی -

*d. -grey*: کبرا ؛ چت کبرا ؛ ابلق ؛ ( گھوڑا ) ابرش -

**Darbies**, *n. pl.*: ( سوقیانہ ) ھتکڑی -

**Darby & Joan** (jon), *n.*: بوڑھے میاں بیوی ایک دوسرے کے عاشق -

**Dare**, *v. t.*: (۱) جرأت کرنا ؛ ھمت کرنا ؛ دل کرنا ؛ جسارت کرنا - (۲) کوشش کرنا ؛ قصد کرنا ؛ خطرہ مول لینا ؛ جوکھوں میں پڑنا - (۳) مقابلے کی دعوت دینا ؛ للکارنا ؛ مقابلے میں آنا -

*d. -devil*: بے دھڑک ؛ بے باک ؛ نڈر -

*I dare say*: ممکن ھے ؛ ھوگا -

**Daring**, *n.*: جیوٹ ؛ جرأت ؛ ھمت ؛ جسارت ؛ دلیری ؛ بے باکی ؛ بہادری ؛ مہم جوئی -

**Daring**, *a.*: جری ؛ باھمت ؛ من چلا ؛ جیوٹ کا ؛ مردانہ ؛ دلیر ؛ مہم جو -

**daringly**, *adv.*: جرأت سے ؛ ھمت کے ساتھ ؛ دلیرانہ ؛ بہادرانہ ؛ مہم جویانہ -

**Dark**, *a.*: (۱) تاریک ؛ تیرہ و تار ؛ بے نور ؛ اندھیرا گھپ ؛ بے رونق ؛ بھیانک ؛ اداس ؛ سونا - (۲) سیاہ ؛ کالا ؛ مائل بہ سیاھی ؛ سیاھی مائل - (۳) ( رنگ ) خاکی ؛ سانولا ؛ غیر صبیح - (۴) بد ؛ سنگین ؛ زشت ؛ دھشت ناک ؛ شدید - (۵) تاریک ( پہلو یا رخ کسی چیز کا ) - (۶) غمگین ؛ برھم ؛ غضب ناک ؛ چیں بہ جبیں ؛ چیں بہ ابرو ؛ ترش رو - (۷) نا معلوم ؛ غیر مبہم ؛ مبہم ؛ مگھم - (۸) پوشیدہ ؛ مخفی ؛ چھپا ہوا ؛ مستور ، مجہول - (۹) غیر معلوم ؛ نامعلوم ؛ غیر معروف -

(۱۰) غیر مہذب ؛ غیر متمدن ؛ تاریک خیال ؛ غیرتربیت یافتہ -

*d. ages*: قرون مظلمہ ؛ ازمنۂ وسطیٰ -

*d. horse*: خلاف توقع جیتنے والا گھوڑا ؛ (اِستعارتاً) چھپا رستم -

*d. lantern*: چور لالٹین -

*keep d.*: چھپے رہنا -

*Prince of darkness*: شیطان ؛ ابلیس -

*the D. Continent*: افریقہ -

**darkish**, *a.*: کچھہ کچھہ اندھیرا؛ کسی قدر تاریک؛ دھندلا -

**darkly**, *adv.*: تاریکی سے دھندلے پن سے ؛ پراسرار طریقے سے -

**darkness**, *n.*: تاریکی ؛ اندھیرا ؛ دھندلا پن ؛ جہالت -

**Drak** *n.*: (۱) تاریکی ؛ بے نوری ؛ اندھیرا ؛ سیاہی ؛ تیرگی - (۲) شام ؛ سانجھہ ؛ جھٹ پٹا - (۳) سیاہی ؛ کالاپن ؛ کالارنگ ؛ (۴) بے علمی ؛ جہالت ؛ نا واقفیت -

*in the d.*: بے خبری یا لاعلمی میں -

*leap in the d.*: بے دیکھے بھالے جوکھوں میں پڑنا -

**darksome**, *a.*: (شعر) تاریک ؛ تیرہ ؛ دھندلا؛ اُداس ؛ غمگین -

**Darken**, *v. i. & t.*: تاریک کرنا ؛ تاریک ہونا ؛ سیاہ کرنا یا ہونا -

*d. counsel*: اُلجھے ہوئے معاملے میں اور اُلجھاؤ پیدا کرنا -

*I will not d. your door*: میں کبھی اپنے وجود سے آپ کے گھر کو ناپاک نہ کروں گا ؛ میں آپ سے نہیں ملونگا

**Darkle**, *v. i.*: (۱) چھپے ہونا یا چھپ رہنا - (۲) اندھیرا ہوجانا -

**Darkling**, *adv. & a.*: تاریکی میں ؛ اندھیرے میں -

**Dark(e)y**, *n.*: (بول چال) حبشی ؛ زنگی -

**Darling**, *n. & a.*: پیارا ؛ عزیز ؛ لال ؛ حبیب ؛ دلارا ؛ چھیتا ؛ لاڈلا -

**Darn**, *v. t., & n.*: (۱) رفو کرنا - (۲) وہ حصہ جس پر رفو کیا گیا ہو -

*darning-ball,- last*: لکڑی کی گیند یا قالب جس پر کپڑے کو رفو کرتے وقت تان لیتے ہیں -

**darning**, *n.*: رفو؛ رفوگری -

**Darn**, *v. t.*: (سوقیانہ) لعنت کرنا ؛ بد دعا دینا ؛ سراپ دینا ؛ نفرین کرنا -

**Darnel** (-nl), *n.*: ایک ولایتی گھاس جو ناج کے ساتھہ اُگ آتی ھے -

**Dart**, *n., & v. t. & i.*: (۱) برچھی ؛ نیزہ ؛ بھالا ؛ تیر - (۲) (کیڑے وغیرہ کا) ڈنک- (۳) جھپٹ ؛ لپک ؛ تڑپ ؛ (بحالت جمع) بچوں کی تیر اندازی کا کھیل - (۴) تیر ، برچھی وغیرہ پھینکنا ؛ تیر یا ڈھیلا پھینکنا ، چلانا ، مارنا - (۵) تیزی سے ڈالنا ، پڑنا (شعاع ، نظر وغیرہ) - (۶) جھپٹنا ؛ لپکنا ؛ تیزی سے بڑھنا -

**Darter**, *n.*: (۱) (تیر وغیرہ) پھینکنے والا ؛ اچانک خارج کرنے والا ؛ جھپٹنے والا - (۲) ڈبکیا ؛ ایک قسم کی دریائی چڑیا - (۳) (جمع) چڑیوں کی ایک قسم - (۴) ایک قسم کی مچھلی -

**Dartmoor**, *n.*: ڈارٹ مور کا جیل خانہ -

**Dartmouth**, *n.*: (۱) ڈارٹ مت کا شاہی بحری مدرسہ- (۲) سادے میٹھے بسکٹوں کی ایک قسم -

**Dartle**, *v, i. & t.*: تیزی سے جھپٹنا یا بڑھنا ؛ لپکنا ؛ لپکتے جانا ؛ پھیلکتے رہنا -

**Dartre** (-ter), *n.*: ایک جلدی مرض -

**dartrous**, *a.*: صفت ، مذکورۂ بالا معنے میں -

**Darwinian**, *a. & n.*: ڈارون کا ؛ ڈارونی ؛ ڈارون کے متعلق ؛ ڈارون کا پیرو یا اُس کے اُصول کا ماننے والا

**Darwinism**, *n.*: ڈارون کا نظریہ (اِرتقا) -

**Darwinist, Darwinite**, *nn. & aa.*: ڈارون کے اصول کا متعقد -

**Darwinistic**, *a.*: ڈارو کے مسلک سے متعلق -

**Darwinize**, *v. t. & i.*: ڈارون کے اُصول پر چلنا -

**Dash**, *v. t. & i.*: (۱) پاش پاش کرنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ ریزہ ریزہ کرنا- (۲) ٹکرانا؛ دھکا دینا ؛ چلانا ؛ پھینکنا ؛ گھسیٹنا - (۳) پٹکنا ؛ پھینکنا ؛ چھینٹیں ڈالنا ؛ چھینٹیں اُڑانا - (۴) رقیق کرنا ؛ تعدیل یا اعتدال پیدا کرنا ؛ سمونا (پانی کی آمیزش سے) - (۵) (اُمید) توڑنا؛ خاک میں ملانا ؛ امیدوں پر پانی پھیرنا ؛ ھمت شکنی کرنا؛ ھمت توڑنا؛ افراتفری ڈال دینا؛ ابتری پیدا کرنا - (۶) گھسیٹ دینا (تصویر وغیرہ) - (۷) عبارت یا الفاظ کے نیچے خط کھینچنا - (۸) (عامیانہ) لاحول بھیجنا - (۹) ٹکرانا ؛ جا پڑنا ؛ جا گرنا - (۱۰) ٹکرکھانا ؛ متصادم ہونا ؛ ٹکرانا ؛ اِتراکے چلنا ؛ شان سے چلنا ؛ شان دکھانا ؛ مستعدی دکھانا -

*d. board*: گاڑی کے سامنے لکڑی کا تختہ یا چمڑے کا پردا کیچڑ پانی کے بچاؤ کے لیے ؛ کیچ روک -

**dashing**, *a.*: نمودیا ؛ شان دکھلانے والا ؛ مستعد ؛ سرگرم -

**dashingly**, *adv.*: دکھاوے سے ؛ شان سے -

**Dash**, *n.*: (۱) پانی کی یا پانی سے ٹکرانے کی آواز - (۲) رنگ کی جھلک؛ آمیزش - (۳) ملونی ؛ میل (شراب، نسل وغیرہ) - (۴) قلم کی گھسیٹ ؛ تیزی سے قلم چلانا - (۵) وقفہ یا جملۂ معترضہ ظاهر کرنے کا نشان (اِس طرح —) یا چھوٹے ہوئے حروف یا الفاظ ظاهر کرنے کا نشان (اِس طرح — —) - (۶) جھپٹ ؛ چڑھائی؛ حملہ ؛ اچانک جاپڑنا ؛ دھاوا - (۷) پرجوش عمل ؛ گرمی یا جوش کا کام - (۸) دکھاوا ؛ نمائش ؛ بناوٹ -

*cut a d.*: خوب شان دکھانا -

**Dasher**, *n.*: (۱) پاش پاش کرنے والا ؛ ٹکرانے والا ؛ پٹکنے والا وغیرہ (۲) متھانی -

**Dastard**, *n.*: ڈرپوک ؛ بزدل ؛ نامرد ؛ ھیز ؛ بے حمیت -

**dastardliness**, *n.*: بزدلی ؛ نامردی ؛ بے حمیتی -

**dastardly**, *adv.*: بزدلانہ ؛ نامردانہ -

**Data**: دیکھو DATUM -

**Dataller, Day-taler**, (-tal-), *n.*: دن کے دن کا مزدور -

**Date**, *n.*: خرما ؛ چھوارا ؛ کھجور ؛ رطب ؛ تمر؛ درخت یا ثمر خرما-

**Date**, *n.*: (۱) تاریخ ؛ زمانہ ؛ وقت - (۲) واقعے کی تاریخ - (۳) عہد قدامت - (۴) عمر ؛ عہد حیات (شعر) -

*d. -line*: خط نصف النہار ؛ ۱۸۰ ڈگری گرینرچ سے -

*(go) out of d.*: متروک؛ غیر مستعمل (ھونا)؛ تقویم پارینہ (ھونا) -

*up to d.*: الی الآن ؛ (مکمل حسابات) تاریخ جاریہ تک ؛ تازہ ترین ضروریات یا علم کے مطابق ؛ ھنوزی (ج)

**Date**, *v. t. & i.*: (۱) تاریخ ڈالنا - (۲) کسی زمانے کا حوالہ دینا - (۳) گننا ؛ زمانے کا شمار کرنا - (۴) (کسی کاغذ پر) تاریخ کا موجود ھونا - (۵) اِبتدا ھونا ؛ شروع ھونا (کسی زمانے سے) - (۶) زمانے کا تعین ھوسکنا (کسی شے وغیرہ کے متعلق) -

**datable**, *a.*: جس کی تاریخ معین ہوسکے -

**dater**, *n.*: تاریخ ڈالنے والا -

**Dateless**, *a.*: (۱) جس پر تاریخ نہ پڑی ہو؛ بے تاریخ - (۲) بے اِنتہا؛ بے حد؛ بے پایاں - (۳) قدیم؛ یاد سے پہلے کا -

**Dative**, *a.* & *n.* **D. case**: اسم کی حالت ظرفی -

**datival**, *a.*: صفت، مذکورۂ بالا معنے میں -

**datively**, *adv.*: متعلق فعل، مذکورۂ بالا معنے میں -

**Datum**, *n.* (pl.-*ta*): (۱) معلوم؛ مفروض؛ دیا ہوا؛ مقدمہ - (۲) نقطۂ آغاز؛ اِکائی -

**Datura**, *n.*: دھتورا -

**Daub**, *v. i.*, & *t.*, & *n.*: (۱) پلا ستر کرنا؛ استر کاری کرنا؛ کہگل کرنا؛ لیپنا؛ پوتنا؛ لیسنا - (۲) آلودہ کرنا؛ (روغن یا چکنائی) لگانا یا تھوپنا - (۳) آلودہ کرنا؛ ناپاک کرنا؛ ملوث کرنا؛ دھبا ڈالنا؛ داغ لگانا - (۴) تصویر پر رنگ تھوپنا - (۵) لیپ پوت. استر کاری؛ آلودگی روغن - (۶) بھدی تصویر-

**dauber, daubster**, *nn.*: اناڑی مصور -

**dauby**, *a.*: بھدی (تصویر وغیرہ) -

**Daughter**, *n.*: (۱) دختر؛ بیٹی؛ لڑکی؛ بنت - (۲) عورت (کسی خاص نسل یا خاندان کی) - (۳) دختر معنوی (مذہب وغیرہ) - (۴) دختر، بیٹی (وہ چیز جو کسی دوسرے سے نکلی یا پیدا ہوئی ہو؛ جیسے زبان وغیرہ) -

*d.-in law*: لڑکے کی بیوی؛ بہو؛ (غلط استعمال) سوتیلی لڑکی -

**daughterhood**, *n.*: بیٹی ہونا؛ دختریت -

**daughterly**, *a.*: دخترانہ؛ بیٹی کی طرح -

**Daunt**, *v. t.*: ہمت شکنی کرنا؛ ہمت توڑنا؛ ڈرانا؛ دھمکانا؛ دہشت دلانا - (۲) ہیرنگ (مچھلیوں) کو دبا کر پیپے میں بھرنا یا ٹھونسنا -

**Dauntless**, *a.*: بے باک؛ نڈر؛ بے خوف؛ بے محابا؛ دلیر؛ مستقل مزاج؛ دھن کا پکا -

**dauntlessly**, *adv.*: بے باکی سے؛ بے خوفی سے؛ نڈر پن سے؛ دلیرانہ -

**dauntlessness**, *n.*: بے باکی؛ بے خوفی؛ دلیری؛ نڈر پن؛ بہادری -

**Dauphin, Dauphiness**, *nn.*: شاہ فرانس کا سب سے بڑا بیٹا؛ (شاہ فرانس کی بڑی بہو) -

**Davenport**, *n.*: لکھنے کی چھوٹی خوبصورت میز -

**David & Jonathan**, *n.*: دو یار غار؛ دلی دوست؛ جگری دوست -

**Davit**, *n.*: لنگر اُٹھانے اور کشتی کو معلق رکھنے کی کل -

**Davy** (lamp), *n.*: کان کنوں کا محفوظ لیمپ (جس میں کان کے اندر آگ لگنے کا اندیشہ نہیں ہوتا) -

**Davy**, *n.*, **Take one's d.**: (سوقیانہ) بیان حلفی؛ اِظہار حلف؛ حلف نامہ -

**Davy Jones's locker**, *n.*: قعر دریا؛ مدفن بحر -

**Daw**, *n.*: ایک بڑی قسم کا کوا -

**Dawdle**, *v. i.* & *t.*, & *n.*: وقت ضائع کرنا؛ کاہلی کرنا؛ بے کار پھرنا -

**dawdler**, *n.*: تضیع اوقات کرنے والا؛ (وقت) کھونے والا؛ بے کار پھرنے والا -

**Dawk, Dak**, *n.*: (۱) چٹھی رسانی یا بار برداری بذریعۂ ڈاک - (۲) ڈاک؛ آدمیوں یا گھوڑوں کی ڈاک -

*d. bungalow*: ڈاک بنگلا -

**Dawn**, *v. i.*, & *n.*: (۱) پو پھٹنا؛ تڑکا ہونا؛ نمودار ہونا؛ ظاہر ہونا؛ کھلنا (ذہن پر)؛ شروع ہونا - (۲) فجر؛ بھور؛ تڑکا؛ طلوع صبح؛ آغاز؛ شروع؛ اِبتدا -

*dawning*: مشرق -

*first dawnings*: اِبتدا؛ آغاز؛ شروعات -

**Day**, *n.*: (۱) دن؛ روز؛ یوم؛ (۲) فجر؛ صبح؛ تڑکا - (۳) دن کی روشنی - (۴) ۲۴ گھنٹے - (۵) رات کے بارہ بجے سے اگلی رات کے ۱۲ بجے تک - (۶) مخصوص تہوار کا دن یا تاریخ - (۷) مقرر یا معہود تاریخ - (۸) فتح؛ ظفر؛ کامیابی؛ جیت - (۹) زمانہ؛ عہد؛ وقت؛ دور - (۱۰) زندگی؛ عمر؛ حیات؛ دور حیات؛ زمانۂ خوش حالی؛ زمانۂ عروج؛ عہد سر گرمی -

*d. about*: ایک دن چھوڑ کر؛ ایک دن ناغہ کر کے -

*d.-boarder*: طالب علم جو اِقامت خانے میں کھانا کھائے، مگر گھر پر سوئے؛ غیر مقیم طالب علم -

*d.-book*: روز نامچہ؛ بہی -

*d.-boy*: طالب علم جو اقامت خانے میں نہ رہے -

*d. by d.*, *d. after d.*, *from d. to d.*, *every d.*: دن بہ دن؛ روز بروز؛ روزانہ -

*d.-dream,-ing,-er*: شیخ چلی کا منصوبہ؛ خیالی پلاو؛ بیداری کا خواب -

*d.-fly*: ایک کیڑا جو قلیل الحیات ہوتا ہے

*d.-labourer*: دن کے دن کا مزدور -

*d.-long*: تمام دن؛ تمام دن کا؛ دن بھر کا؛ دن بھر -

*d.-owl*: ایک شکاری چڑیا جو دن میں شکار کرتی ہے -

*d.-room*: (مدرسے وغیرہ میں) دن کے اِستعمال کا کمرا -

*d.-school*: معمولی مدرسہ رات کے مدرسے اور اِتوار کے مدرسے کے مقابلے میں -

*d.-spring*: (شاعری) تڑکا؛ صبح -

*d.-ticket*: اِکروزا ٹکٹ، ٹکٹ جس سے اُسی روز واپسی ہوسکے -

*d.-time*: دن کا وقت -

*better dd.*: خوش حالی کا زمانہ؛ مساعد زمانہ؛ ساز گار زمانہ -

*civil d.*: آدھی رات سے آدھی رات تک -

*creature of a d*: وہ شخص جس کا اِقتدار عارضی یا دو روزہ ہو -

*end one's dd.*: مرنا -

*every dog has his d.*: گھورے کے دن بھی پھرتے ہیں -

*fallen on evil dd.*: مصیبت میں؛ برے دن

*first d.*: اِتوار -

*keep one's d.*: پابند وقت ہونا -

*know the time of d.*: ہوشیار رہنا؛ چوکس ہونا یا رہنا -

*men of the d.*: مشاہیر وقت -

*one d.*: کسی دن؛ ایک دن -

*one of these dd.* or *fine dd.* : عنقریب کسی دن -

**one's** *d.* : ملاقات کا دن -

*on* one's *d.* : عروج کے زمانے میں -

*present-d.* : زمانۂ حال -

*sidereal d.* : شمسی دن سے کچھ کم -

*solar* or *astronomical d.* : دو پہر سے دو پہر تک -

*some d.* : کبھی ( آیندہ ) -

*sufficient for the d. is the evil there of* : مترس از بلائے کہ شب درمیان است -

*the d. before, after, the fair* : قبل از وقت ؛ بعد از وقت ؛ عید پیچھے تر -

*the D.* or *der Tag* : وہ دن جب کہ اہل جرمانیا کو برطانیا پر فتح کی امید ہے -

*these dd.* : آج کل -

*the other d.* : کچھ دن پہلے -

*this d. week, month, year* : آج سے آٹھویں دن یا آٹھ دن پہلے وغیرہ -

*twice & c. a d.* : دن میں دو ( وغیرہ ) بار -

**Daylight,** *n.* : (۱) دن کی روشنی ؛ روز روشن - (۲) شہرت ؛ اشاعت ؛ اعلان ؛ اشتہار - (۳) تڑکا ؛ صبح ؛ فجر - (۴) فصل دو چیزوں کے درمیان میں ؛ جیسے : دوڑ کی کشتیوں یا شراب کی سطح اور گلاس کے کنارے یا سوار اور گھوڑے کی زین میں -

*let d. into* : خنجر بھونک دینا یا گولی سے مارڈالنا -

**Daze,** *v. t., & n.* : (۱) مضبوط کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ بدحواس کردینا ؛ گھبرا دینا - (۲) چوندھیانا ؛ خیرہ کرنا ؛ تلملا دینا - (۳) بدحواسی ؛ گھبراہٹ ؛ حیرانی -

**dazedly,** *adv.* : بحالت خیرگی ؛ گھبراہٹ کے ساتھ -

**Dazzle,** *v. t., & n.* : (۱) چوندھیانا ؛ خیرہ کرنا ؛ (آنکھوں میں) چکاچوند ڈالنا - (۲) دماغ کو چکرادینا ؛ پریشان کرنا ؛ گھبرادینا ؛ حیران کرنا ؛ حواس باختہ کرنا - (۳) چمک دمک ؛ تاب - خیرگی ؛ چکاچوند ؛ بدحواسی -

**dazzelment,** *n.* : خیرہ کناں -

**dazzlingly,** *adv.* :

**De-,** *pref.* : ( سابقہ ) نیچے ، دور ؛ کل ، نفی اور مکرر کے معنی دیتا ہے -

**Deacon**(dekn), *n.* : (۱) مہتمم صدقات ( پادری ) - (۲) تیسرے درجے کا پادری یعنے بشپ اور قسیس کے بعد : ( پریسبٹیرین ) مذہبی جماعت کے دنیوی معاملات کا منتظم افسر -

**deaconship,** *n.* : ڈیکن کا منصب یا عہدہ -

**Deaconess,** *n.* : وہ عورت جس کو ڈیکن کے خدمات سپرد ہوں -

**Dead**(ded), *a., n., & adv.* : (۱) مردہ ؛ میت ؛ بےجان - (۲) بے حس ، سن - (۳) مردہ روح ؛ روحانیت سے خالی - (۴) متروک ؛ منسوخ ؛ غیر نافذ ؛ غیر موثر ؛ گزرا ہوا ؛ قدیم - (۵) بے جان ، غیر ذی روح - (۶) بجھا ہوا ؛ ٹھنڈا ( انگارا ) ؛ کند ؛ سست ؛ بے نور ؛ بے جلا ؛ ناطاقت ؛ بے قوت ؛ مردہ ( آواز ) - (۷) ساکن ؛ بےحرکت ؛ سست ؛ کاہل ؛ غیر متحرک - (۸) اچانک ، یکایک پورا ؛ تمام ؛ کاملاً ؛ سراسر ؛ بے لطف ؛ یکساں ؛ ٹھیک ؛ صحیح - (۹) پورے طورسے ؛ مطلقاً ؛ کل ؛ کلیتاً -

*d. against* : بالکل آمنے سامنے ؛ سخت مخالف -

*d. -alive* : بے لطف ؛ اکتا دینے والا ؛ زندہ بشکل مردہ -

*d. arch, window, & c.* : نقلی محراب ؛ کھڑکی وغیرہ -

*d. as a doornail* : بالکل مردہ -

*d. ball* : کھیل سے خارج گیند -

*d. -beat* : تھک کر چور -

*d. colour* : رنگ کی پہلی تہ ( تصویروں میں ) -

*d. end* : جہاں ریل کی لائن وغیرہ ختم ہوجاتی ہے -

*d. -eye* : ( بحری ) گول مگر کسی قدر چپٹا کندا جس میں رسی ڈالنے کے تین سوراخ ہوتے ہیں -

*d. -fire* : دیکھو CORPOSANT -

*d. freight* : خالی حصے کا محصول ( یعنے اتنے حصے کا جس میں سامان نہیں بھرا جا سکا ) -

*d. gold* : ماند سونا -

*d. hand* : دیکھو MARTMAIN -

*d. -head* : بغیر ٹکٹ کے ناٹک دیکھنے والا ؛ بغیر ٹکٹ سفر کرنے والا

*d. heat* : دوڑ میں برابری -

*d. hours* : سنسان گھڑیاں ؛ سناٹے کی گھڑیاں ( رات کی ) -

*d. house* : نعش خانہ -

*d. letter* : غیر نافذ قانون ؛ تقویم پارینہ -

*d. -light* : جھلملی جو طوفان میں جہازی کمروں کی کھڑکیوں کو محفوظ رکھے -

*d. lock* : رک کے رہ جانا -

*d. loss* : سراسر نقصان -

*d. man's finger, hand, thumb* : " آرچڈ " پھول کی قسمیں -

*d. man's handle* : روک دستہ (بجلی کی ریل میں ، جو چلانے والے کے ہاتھ کے ہٹتے ہی ریل کو خود بخود روک دیتا ہے ) -

*d. -march* : جنازے کے ساتھ کا باجا -

*d. men* or *mariness* : خالی بوتلیں -

*d. men tell no tales* : مردے راز فاش نہیں کر سکتے

*d. -nettle* : بچھو سے مشابہ پودا جس کے چھونے سے جلن نہیں ہوتی ؛ دیکھو NETTLE -

*d. office* : جنازے کی نماز -

*d. on the target* : سیدھا نشانے پر -

*d. point, centre* : وہ نقطہ جہاں فشارنے یا گردش نے کا زور سب سے کم پڑتا ہے -

*d. pull, lift* : دوبھر ( بوجھ ) -

*d. -reckoning* : ( بحری ) قطب نما وغیرہ سے جہاز کے مقام کو دریافت کرنا -

*D. – sea apple* : دیکھو APPLE -

*d. shot* : جس کا نشانہ کبھی خطا نہیں ہوتا

*d. sound* : مردہ آواز جس میں گونج نہ ہو -

*d. spit* : ( بول چال ) ہو بہو -

*d. stock* : بے کار سرمایہ ؛ مال جو بک نہ سکے -

*d. to* : بے حس ؛ بےذوق ( کسی خاص چیز کی طرف سے ) -

*d. weight* : بوجھ ( گناہ ، قرض وغیرہ کا ) -

*the d.* : مردہ ؛ اہل قبور -

**deadness,** *n.* : مردہ ہونا ؛ مردنی ؛ موت -

**Deaden**(dedn), *v. t. & i.*: (۱) مردہ کرنا یا ہونا ؛ بے طاقت کرنا ؛ بے نور کرنا ؛ (جذبہ) سرد کرنا ؛ (جوش) ٹھنڈا کرنا - (۲) بے حس کرنا ؛ (کسی بات کی طرف سے) بے خبر کردینا -

**Deadly** (ded-), *a.*: (۱) مہلک ؛ قاتل - (۲) زہریلا ؛ سمیت آلود - لعنت انگیز ؛ لعنتی ؛ مستوجب عذاب - (۴) بے رحم ؛ سنگ دل ؛ تہس نہس کردینے والا ؛ سفاک - (۵) موت کا سا - (۶) سخت ؛ شدید ؛ تیز ؛ تند ؛ اِنتہائی -

**deadliness**, *n.*: مہلک ہونا ؛ قاتل ہونا -

**Deadly** (ded-), *adv.*: مردہ کی طرح ؛ میت کی طرح - (۲) حد سے زیادہ ؛ نہایت -

**Deaf**(def), *a.*: (۱) بہرا ؛ اونچا سننے والا - (۲) موزونیت وغیرہ کی طرف سے بے حس یا غیر متاثر - (۳) پنبہ بگوش ؛ بے پروا ؛ توجہ نہ کرنے والا ؛ نہ ماننے والا ؛ ناشنو -

*d. -&-dumb alphabet*: بہروں گونگوں کے سمجھنے کے اِشارات -

*d. -mute*: گونگا بہرا آدمی ؛ گنگ و کر ؛ صمٌ و بکمٌ -

*d. nut*: جوزِ بے مغز -

**deafly**, *adv.*: بہرے پن سے -

**deafness**, *n.*: بہراپن ؛ اونچا سننا ؛ گراں گوشی -

**Deafen**(defn), *v. t.*: (۱) شور و غوغا سے بہرا کردینا ؛ کان پھوڑنا - (۲) (آواز کو) سننے نہ دینا - (۳) (فرش کو) بے آواز کردینا

**Deal**, *n.*, **A great, good, d.**: کافی مقدار ؛ معقول مقدار ؛ زیادہ تعداد ؛ بڑی حد تک -

*a.d.*: (سوقیانہ) کافی مقدار ؛ معقول تعداد ؛ بڑی حد تک ؛ معقول حد تک ؛ بکثرت ؛ بہت -

**Deal**, *v. t. & i.* (*dealt* pr. delt) (۱) تقسیم کرنا ؛ بانٹنا ؛ پتے بانٹنا ؛ (تاش کے پتے) کھیلنے والوں کو دینا - (۲) میل جول رکھنا - (۳) کارو بار کرنا - (۴) مشغول رہنا ؛ بھڑ جانا ؛ بحث کرنا ؛ تدبیر کرنا - (۵) پیش آنا ؛ سلوک کرنا (اچھا یا برا) - (۶) اِستحقاق کے مطابق دینا -

*d. a blow*: مارنا (تھپڑ وغیرہ) -

**dealing**, *n*: برتاو ؛ سلوک ؛ کاروبار ؛ تجارت ؛ لین دین ؛ بیوپار -

**Deal**, *n.*: (۱) چیڑ کا تختہ - (۲) صنوبر یا چیڑ کے تختے کا جز یا ٹکڑا - (۳) صنوبر یا چیڑ ؛ صنوبر یا چیڑ کی لکڑی -

**Dealer**, *n.*: (۱) تقسیم کرنے والا ؛ حصہ دینے والا ؛ سلوک کرنے والا - (۲) تاش بانٹنے والا - (۳) کاروباری ؛ سوداگر ؛ بیوپاری ؛ فروشندہ ؛ فروش (بحالت ترکیبی) -

**Deambulation**, *n.*, **Deambulatory**, *a.*: (۱) چلنا ؛ ٹہلنا - (۲) چلنے والا ؛ ٹہلنے والا -

**Dean**, *n.*: (۱) بڑے گرجا کا افسرِ اعلیٰ (۲) پادری جس کو ایک حصے پر اِختیارات سماعت حاصل ہوں - (۳) کالج کا مقیم رفیق جس کے سپرد طلبہ کی نگرانی کی خدمت ہو - (۴) (موجودہ زمانے کی یونیورسٹیاں) کسی شعبے یا صیغے کا صدر -

**Dean, Dene**, *n.*: گھاٹی ؛ وادی (جیسے southdean) -

**Deanery**, *n.*: (۱) ڈین کا مکان یا دفتر یا عہدہ - (۲) وہ علاقے جو ایک ڈین کے ماتحت ہوں -

**Dear**, *a.*, *n.*, *adv.*, & *int.*: (۱) پیارا ؛ عزیز ؛ محبوب ؛ دلارا - (۲) قیمتی ؛ بیش قیمت ؛ بیش بہا ؛ (۳) چہیتا ؛ مرغوب - (۴) گراں ؛ مہنگا -

*dear, dear!, dear me!, oh dear!*: بطور فجائیہ -

*for d. life*: گویا جان پر آبنی -

**dearly**, *adv.*: پیار سے ؛ محبت سے ؛ شوق سے -

**dearness**, *n.*: گرانی -

**Dearth**(der-), *n.*: (۱) گرانی ؛ کال ؛ قحط ؛ خشک سالی - (۲) توڑا ؛ کم یابی ؛ قلت ؛ کمی -

**Deary, -ie**, *n.*: محبوب ؛ (عموماً ندائیہ) پیارے -

**Death** (deth), *n.*: (۱) موت ؛ مرگ ؛ اجل ؛ قضا ؛ اِنتقال ؛ وفات ؛ رحلت - (۲) زندگی کا خاتمہ - (۳) قتل ؛ مارا جانا - (۴) عدم ؛ نیستی ؛ مٹنا ؛ فنا ہونا - (۵) روحانی موت -

*death*: (قدیم بددعا کے اظہار کے لیے) -

*d. -adder*: ایک قسم کا زہریلا سانپ ؛ افعی -

*d. bed*: بستر مرگ -

*d. -bed repentance*: وقت نکل جانے پر تائب ہونا ؛ دم نزع روش کی تبدیلی (جو بعد از وقت ہے) -

*d. -blow*: کاری ضرب -

*d.-duties*: موتی کا ٹکس (جو بعد موت وارث کو ادا کرنا پڑتا ہے) -

*d. -feud*: جان لیوا جھگڑا -

*d. -mask*: مردے کے چہرے کا چربا (پلاستر سے بنا ہوا) -

*d. -rate*: شرح اموات بحساب فی ہزار -

*d. -rattle*: گھڑا (مرنے والے کے گلے میں آواز) -

*d. -roll*: مقتولین کی فہرست -

*d.'s -head*: کھوپڑی (موت کے یاد دلانے کا نشان) ؛ ایک قسم کا کیڑا جس کی پشت پر کھوپڑی کا سا نشان بنا ہوتا ہے -

*d. -trap*: موت کا گھر (یعنی مضر صحت یا خطرناک جگہ) -

*d. -warrant*: مجرم کے قتل کا حکم ؛ کسی رسم یا امید وغیرہ کا خاتمہ -

*d. -watch*: کیڑوں کی قسمیں جن کی آواز موت کا شگون سمجھی جاتی ہے -

*at d.'s door*: قریب مرگ ؛ لب گور ؛ مرنے کے کنارے -

*be d. on*: (عامیانہ) مشاق شکار مارنے یا کسی کام کے انجام دینے میں -

*be in at the d.*: لومڑی کو مارا جاتا دیکھنا ؛ (استعارتاً) کسی کام یا منصوبے کا فاتحہ پڑھنا -

*be the d. of*: باعث ہلاکت ہونا -

*Black D*: وبائے طاعون جو چودھویں صدی میں یورپ میں پھیلی -

*catch one's d.*: مہلک مرض میں مبتلا ہونا -

*civil d.*: جلا وطنی ؛ قانون کی حمایت اٹھالینا

*everlasting d.*: فی النار والسقر -

*it is, we make it, d. to*: اِس کی سزا موت ہے -

*sick unto, tired to, d.*: بدرجۂ انتہا ؛ بے حد -

**deathless**, *a.*: لازوال ؛ امر ؛ لایموت ؛ لاموت -

**deathlessly**, *adv.*: لازوال طور پر -

**deathlessness**, *n.*: لازوال ہونا ؛ بے زوالی -

**deathlike, deathly**, *aa. & advv.*: مردے کا سا -

**deathward**(s), *a. & adv.*: موت کی طرف -

*debacle*, *n.*: (۱) دریا میں برف کا ٹوٹ جانا - (۲) (طبقات الارض) سیلاب جو پتھر یا سنگ ریزے بہالے جائے - (۳) بیٹھ جانا ؛

خاتمہ ؛ زوال - (۳) بھگدڑ ؛ بھاگڑ -

**Debar** *v. t.* ( -rr- ) : (۱) ممنوع کرنا ؛ خارج کرنا ؛ محروم کرنا ؛ (۲) روکنا ؛ باز رکھنا ( شاذ ) -

**Debark,** *v. t. & i.*: دیکھو DISEMBARK -

**Debase,** *v. t.*: (۱) گھٹانا ؛ بے قدر کرنا ؛ ذلیل کرنا ؛ حقیر کرنا ؛ پست کرنا - (۲) ( سکے میں ) آمیزش کرنا ؛ ملونی کرنا ؛ (خراب جز ) ملانا ؛ ملاوٹ کرنا ؛ کھوٹا کرنا -

**debasement,** *n.*: بے قدری ؛ سبکی ؛ تذلیل ؛ آمیزش ؛ ملاوٹ ؛ تلبیس -

**Debatable,** *a.*: قابل مباحثہ ؛ محتاج بحث ؛ مباحثہ پذیر -

*b. ground*: متنازع فیہ سرحد ( نیز اِستعارتاً ) -

**Debate,** *v. t. & i., & n.*: (۱) لڑنا ؛ نزاع کرنا - (۲) جھگڑا کرنا ؛ حجت کرنا - (۳) مباحثہ کرنا ؛ اِستدلال کرنا ؛ بحث کرنا - (۴) سوچنا ؛ خیال کرنا ؛ غور کرنا ؛ فکر کرنا - (۵) نزاع ؛ جھگڑا ؛ حجت ؛ مباحثہ یا بحث ؛ مناظرہ ؛ عام مباحثہ -

**debater,** *n.*: مباحث ؛ مناظر -

**Debauch** ( -tsh ), *v. t.., & n.*: (۱) خراب کرنا ؛ بگاڑنا ؛ آوارہ کرنا - (۲) بے اعتدال یا بد پرہیز کرنا ؛ عیاش بنانا ؛ عیاشی پر لگانا - (۳) بھکانا ؛ اغوا کرنا ؛ ورغلانا ؛ پھسلانا ؛ ( کسی عورت کو ) بے حرمت کرنا - (۴) ذوق بگاڑنا - (۵) شراب خواری ؛ عیاشی -

**debauchable,** *a.*: اغوا پذیر -

**debauchery,** *n.*: عیاشی ؛ شراب خواری -

**Debauchee** ( deboshe ), *n.*: عیاش ؛ بد کار -

**Debenture** ( -tsher ), *n.*: (۱) ( متروک یا اِصطلاحی ) جو دستاویز شاہی خاندان یا سرکاری دفتر کے لیے سامان فراہم کرنے والے کو دی جائے ؛ ایسی دستاویز جس کے ذریعے سے روپیہ وصول ہو ؛ چنگی کی رسید واپسئی زر - (۲) کسی کمپنی یا کاروبار میں لگائے ہوئے روپئے کی دستاویز

*d. stock*: ایسے ڈیبنچر جن کا صرف سود ملے اور اصل واپس نہ ہوسکے -

**Debilitate,** *v. t.*: کم زور کرنا ؛ ناتوان کرنا ؛ ضعیف کرنا ؛ نقیہہ کرنا ؛ مضمحل کرنا -

**Debility,** *n.*: کم زوری ؛ ناتوانی ؛ ضعف ؛ نقاہت ؛ اِضمحلال -

**Debit,** *n., & v. t.*: (۱) جمع - (۲) جمع کا صفحہ - (۳) ( کسی کے ) ذمے لکھنا -

**Debonair,** *a.*: ( قدیم ) خوش مزاج ؛ خوش اخلاق ؛ بے تکلف -

**Deboshed,** *a*: ( قدیم ) عیاش ؛ بد چلن -

**Debouch** ( diboosh ), *v.* ...: تنگ وادی سے کھلے میدان میں آنا ؛ تنگ جگہ یا گھاٹی سے نکلنا ( فوج ۔ دریا کا ) -

**debouchment,** *n.*: تنگ جگہ سے نکل کر پھیلنا -

**Debris, De-,** ( debre ), *n.*: ( ٹوٹ پھوٹ کے بعد ) منتشر ٹکڑے ؛ دریا آورد ؛ ملبا -

**Debt** ( det ), *n.*: (۱) قرض ؛ وام ؛ دین ؛ اُدھار - (۲) قرض داری ؛ زیر باری -

*of honour*: قرض جو قانوناً قابل وصول نہ ہو ( خاص کر وہ رقم جو جوے میں ہاری جائے ) -

*d. of nature*: موت -

*floating d.*: حکومت کے قرضے کا وہ حصہ جو مطالبے پر یا معین وقت پر واپس ہوسکے -

*funded d.*: حکومت کے قرضے کا وہ حصہ جس پر صرف سود دیا جائے اور اصل واپس نہو -

*National D.*: قومی قرضہ ؛ حکومت کا قرضہ -

*small d.*: چھوٹی رقمیں جو کاؤنٹی کورٹ کے ذریعے سے وصول کی جاسکیں -

**Debtor,** *n.*: (۱) قرض دار ؛ دین دار ؛ مقروض ؛ مدیون ؛ زیر بار ؛ مرہون احسان - (۲) ( کاروباری حساب ) مد ؛ خرچ کا عنوان - ( Dr. )

**Debus,** *v. t. & i.*: سامان یا آدمیوں کو گاڑی پر سے اُتارنا -

*debut,* *n.*: سوسائٹی سے تعارف ہونا ؛ تماشا گاہ میں پہلے پہل ایکٹر وغیرہ بن کر آنا -

*debutant,* *n.* ( fem. *-ante*): تماشا کرنے والا جو پہلے پہل پبلک کے سامنے آے ؛ وہ لڑکی جس کا تعارف سوسائٹی سے پہلے پہل ہوا ہو -

**Deca-, Dec-,** *pref.*: یونانی لفظ *Deka* " دس " سے ماخوذ ، جو اکثر اصطلاحات کے آغاز میں ( بطور سابقہ ) آتا ھے ، خصوصاً فرانسیسی اوزان میں ، جیسے :

**decagram** ( me ), *n.*: ۳۵۳ء اونس -

**decalitre** ( -eter ), *n*: تقریباً ۲ ۱/۵ گیلن -

**decametre,** *n.*: تقریباً ۳۲ فٹ ۹ انچ -

**Decade** ( -ad ), **Decad**, *n.*: (۱) دھا ؛ دس کا مجموعہ - (۲) دس برس - (۳) رومی مورخ لوی ( LIVY ) کی تاریخ کے حصے جن میں سے ہر ایک دس دس باب میں منقسم ھے -

**decadal, decadic,** *aa.*: دھے کا ؛ عشرے سے متعلق ؛ دہ سالہ -

**Decadence,** *n.*, **Decadent,** *a. & n.*: زوال ؛ تنزل ؛ اِنحطاط ؛ ابتری ؛ زوال پذیر -

*decadent*: ( ادب عامیانہ ) مغلق اور بلند پرواز طرز والا ( مصنف یا صناع ) -

**Decagon,** *n.*: شکل معشر ؛ دہ پہلو شکل -

**decagonal,** *a.*: معشری ؛ شکل معشر کا -

**Decalcify,** *v. t.*: ھڈی وغیرہ سے چونا خارج کرنا -

**Decalogue** ( -og ), *n.*: احکام عشرہ ؛ دس احکام جو اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو دیے -

**Decameron,** *n.*: دہ روزہ کہانیوں کا مجموعہ ( جیسے افسانہ نگار Boccaccio کے افسانے ) -

**Decamp,** *v. i.*: (۱) ڈیرا اُٹھانا ؛ پڑاو چھوڑنا ؛ کوچ کرنا - (۲) اچانک چلا جانا ؛ یک بہ یک چل دینا ؛ چمپت ہوجانا ؛ رفو چکر ہونا ؛ غائب ہونا ؛ چھپ جانا -

**decampment,** *n.*: کوچ ؛ روانگی ؛ رحیل -

**Decanal,** *a.*: ڈین ( dean ) یا ڈین کے عہدے یا علاقے یا مکان کے متعلق ؛ گرجا کے سماع خانے کے جنوب کا -

*decani*: ( موسیقی کی ایک ہدایت ) یعنے گرجا کی سماع کی جنوبی جانب بیٹھنے والیاں باری باری سے گائیں -

**Decant,** *v. t.*: (۱) اُنڈیلنا ؛ نتھارنا - (۲) ( شراب کو ) بوتل سے صراحی میں اُنڈیلنا -

**Decanter,** *n.*: شیشے کی صراحی -

**Decapitate**, *v.* : (۱) گردن مارنا ؛ قتل کرنا - (۲) سرکاٹنا ؛ سرا کاٹ دینا -
**decapitable**, *a.* : گردن زدنی ؛ واجب القتل -
**decapitation**, *n.* : گردن مارنا ؛ قتل -
**Decapod**, *n.* : دہ پایہ خول دار سمندری جانور -
**Decarbonize**, *v. t.* : کسی چیز کو کاربن یا کاربن ایسڈ سے خالی کرنا -
**Decasualize**, *v. t.* : عارضی مزدوری کے قاعدے کو منسوخ کرنا -
**Decasyllabic**, *a.* & *n.*, **Decasyllable**, *n.* & *a.* : دس ارکان کا (مصرع) -
**Decatholicize**, *v. t.* : وسیع مشربی سے محروم کرنا -
**Decay**, *v. i.* & *t.* : (۱) زائل ہونا ؛ رو بہ تنزل ہونا ؛ ناقص ہونا ؛ پست ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ گھٹنا - (۲) بگڑنا ؛ سڑنا ؛ خراب ہونا ؛ سڑانا - (۳) زوال کا باعث ہونا ؛ گھٹانا ؛ تنزل کرنا -
**Decay**, *n.* : (۱) تنزل ؛ زوال ؛ انحطاط - (۲) بوسیدگی ؛ فرسودگی ؛ تباہی ؛ بربادی - (۳) صحت کا زوال ؛ صحت کی خرابی - (۴) اجزا کی پریشانی ؛ اجزائے مرکبہ کی علحدگی ؛ افتراق - (۵) سڑے ہوئے رگ ریشے -
*phonetic d.* : الفاظ (کے تلفظ) کا گھسنا پسنا -
**Decease** (-es), *n.*, & *v. i.* : موت ؛ مرنا ؛ دنیا سے سدھارنا -
**deceased**, *a.* & *n.* : متوفی ؛ مرحوم ؛ مردہ (شخص) -
**Deceit**, *n.* : (۱) دھوکا ؛ دغا ؛ غلط بیانی ؛ دروغ بافی - (۲) چال ؛ داؤ ؛ مکر ؛ فریب ؛ حیلہ ؛ گھات - (۳) دھوکے بازی ؛ دغا بازی ؛ مکاری ؛ حیلہ گری - (۴) دھوکا دینے والی شکل ؛ تزویر ؛ بگلا بھگت پن -
**deceitful**, *a* : پر دغا ؛ مکار ؛ فریبی ؛ حیلہ گر ؛ دغا باز -
**deceitfully**, *adv.* : دغا ؛ مکر ؛ فریب یا حیلے سے -
**deceitfulness**, *n.* : دغا بازی ؛ فریب ؛ مکاری ؛ حیلہ گری -
**Deceive**, *v. t.* & *i.* : (۱) جل دینا ؛ فریب دینا ؛ دھوکا دینا ؛ مکر کرنا ؛ دغا دینا - (۲) بہکانا ؛ مکر سے کام لینا ؛ دغا بازی کرنا ؛ چال چلنا - (۳) مایوس کرنا ؛ نا اُمید کرنا -
*d.oneself* : اپنے نفس کو فریب دینا ؛ مغالطے میں ہونا -
**deceivable**, *a.* : فریب پذیر ؛ وہ جسے دھوکا دیا جاسکے -
**deceiver**, *n.* : دغا باز ؛ فریبی ؛ مکار ؛ حیلہ گر ؛ چالیا ؛ دھوکے باز ؛ ٹھگ -
**December**, *n.* : انگریزی سال کا بارھواں مہینا ؛ دسمبر -
**Decembrist**, *n.* : دسمبر سنہ ۱۸۲۵ ع کی روسی انقلابی سازش کا رکن -
**Decemvir**, *n.* (pl. -rs, -ri) : (۱) (تاریخ روما) دس حکام کی جماعت کا رکن - (۲) (عام) دس حکام کی مجلس کا ممبر -
**decemviral**, *a.* : مجلس مذکور کا -
**decemvirate**, *n.* : دس حکام کی مجلس -
**Decency**. *n.* : (۱) سلیقہ ؛ شایستگی ؛ معقولیت - (۲) مذاق سلیم یا ذوق صحیح کا تقاضا ؛ پاس ؛ لحاظ - (۳) تہذیب ؛ شرم ؛ حیا ؛ لاج ؛ نفاست - (۴) عزت ؛ آبرو - (۵) اصول شایستگی -
*the dd.* : آداب مجلس ؛ آداب شایستگی -

**Decennary**, *a.* & *n.* : دس برس کی مدت -
**Decenniad**, **Decennium** (po.-*a*), *n.* : مدت دہ سالہ -
**Decennial**, *a.* : (۱) دہ سالہ مدت ؛ دس برس کی مدت - (۲) دہ سالہ ؛ ہر دس برس بعد آنے والا -
**decennially**, *adv.* : دہ سالہ حساب سے ؛ دس برس میں -
**Decent**, *a.* : (۱) مناسب ؛ واجب ؛ معقول ؛ مہذب ؛ شایستہ ؛ با حیا - (۲) آبرو دار - (۳) خاصا ؛ معقول - (۴) (مدارس کا روز مرہ) مہربان ؛ غیر نکتہ چین -
**decentish**, *a.* : خاصا -
**decently**, *adv.* : سلیقے ؛ تہذیب ؛ نفاست یا شایستگی سے ؛ خاصی طرح ؛ معقول طور پر -
**Decentralize**, *v. t.* : (۱) مرکزیت دور کرنا ؛ کسی کی مرکزی حیثیت باطل کرنا ؛ لا مرکزی بنانا - (۲) مقامی حکومت عطا کرنا -
**decentralization**, *n.* : لا مرکزیت ؛ مرکزیت کو توڑ دینا -
**Deception**, *n.* : (۱) دغا دھی ؛ فریب ؛ دھوکا ؛ فریب کھا جانا - (۲) چال ؛ داؤ ؛ ڈھکوسلا ؛ پاکھنڈ -
**Deceptive**, *a.* : فریبی ؛ مغالطے یا دھوکے میں ڈالنے والا -
**deceptively**, *adv.* : مغالطے کے طور پر ؛ دغا بازی یا دھوکے سے -
**deceptiveness**, *n.* : دغا بازی ؛ مغالطہ ؛ فریب ؛ دھوکا -
**Dechristianize** (-stsha-), *v. t.* : عیسویت کا اثر زائل کرنا -
**Deci-**, *pref.* : (سابقہ) — مقدار ظاہر کرنے کے لیے (جیسے $\frac{1}{10}$ *decigram(me)*; *decilitre(-eter)*, *de-cimetre* وغیرہ میں-
**Decide**, *v. t.* & *i.* : (۱) طے کرنا ؛ فیصل کرنا ؛ چکانا - (۲) تجویز کرنا ؛ فیصلہ دینا ؛ حکم دینا - (۳) قطعی راے قائم کرنا ؛ فیصلے پر پہنچنا ؛ حتمی راے پر پہنچنا ؛ قطعی فیصلے پر پہنچانا ؛ فیصل ہونا -
**decidable**, *a.* : قابل فیصلہ ؛ طے کرنے یا طے ہونے کے قابل -
**Decided**, *a.* : (۱) طے شدہ ؛ فیصل شدہ ؛ منفصلہ - (۲) قطعی ؛ حتمی ؛ مقرر ؛ معین ؛ محدود ؛ مخصوص ؛ نا قابل اعتراض ؛ غیر مشتبہ - (۳) قطعی ؛ اٹل ؛ مصمم ؛ مستقل مزاج ؛ پس و پیش نہ کرنے والا -
**decidedly**, *adv.* : قطعی طور پر ؛ صریحاً ؛ حتماً ؛ مستقل مزاجی سے -
**Decider**, *n.* : (۱) طے کرنے والا ؛ فیصل کنندہ ؛ فیصلہ کرنے والا ؛ فیلہ کن - (۲) (دوڑ) فیصلہ کن یا آخری دوڑ -
**Deciduous**, *a.* : (۱) پت جھاڑ (درخت ؛ سالانہ یا فصل پر) - (۲) جانور ؛ جس کے پر جفتی کے بعد جھڑ جائیں (جیسے چیونٹی وغیرہ) - (۳) عارضی ؛ نا پائدار ؛ چند روزہ ؛ بے ثبات -
**Decillion**, *n.* : وہ عدد جو ملین کو اُسی میں دس بار ضرب دینے سے حاصل ہو -
**decillionth**, *a.* & *n.* : ملین کا دسواں یا ایک بٹے دس حصہ -
**Decimal**, *a.* & *n.* : (۱) عشری ؛ دسواں حصہ ؛ اعشاریہ - (۲) اُن سکوں کے متعلق جن میں حساب دس سے لگایا جاتا ھے -
*d. fraction* : کسور اعشاریہ -
*d. numeration* : اعشاریہ کا شمار -

**decimalist**, *n.*: ایسے سکوں اور اوزان و پیمائش کا ماہر -

**decimalization**, *n.*: کسور اعشاریہ میں تبدیلی -

**decimalize**, *v. t.*: کسور اعشاریہ میں تبدیل کرنا -

**decimally**, *adv.*: بطور اعشاریہ -

**Decimate**, *v. t.*: (۱) ہر دس میں ایک کو قتل کرنا - (۲) دسویں حصے کو تباہ کرنا ؛ بڑے حصے کو ہلاک کردینا ( وبا یا بیماری کا ) -

**decimation**, *n.*: اسم ' مذکورۂ بالا معنے میں -

**Decimo-sexto**: دیکھو SEXTODECIMO -

**Decimus**: دیکھو PRIMUS -

**Decipher**(di-), *v. t.*, & *n.*: (۱) ( رموزی عبارت کو ) معمولی تحریر میں لکھنا ؛ خط رموزی کو پڑھنا - (۲) حل کرنا ؛ تعبیر کرنا ( خط تصویری ' بد خط تحریر وغیرہ ) - (۳) حل غوامض ؛ خط مرموزہ ؛ حل -

**decipherable**, *a.*: ممکن الحل -

**decipherment**, *n.*: حل کرنا ؛ تعبیر ؛ ترجمانی -

**Decision** ( - zhn), *n.*: (۱) فیصلہ ؛ انفصال ؛ تجویز ؛ حکم - (۲) عزم ؛ مصمم ارادہ ؛ رائے ؛ قطعی تجویز - (۳) اُستواری ؛ ثابت قدمی ؛ مستقل مزاجی -

**Decisive**, *a.*: (۱) فیصلہ کن ' دو ٹوک ؛ قطعی ؛ اخیر - (۲) = DEICDED -

**decisively**, *adv.*: قطعی طورپر ؛ قطعاً ؛ حتماً ؛ فیصلہ کن طریقے سے -

**decisiveness** *n.*: قاطعیت ؛ فیصلہ کن ہونا -

**Decivilize** *v. t.*: غیر متمدن بنانا -

**Deck**, *n.*: عرشہ ؛ ( جہاز کی ) چھتری -

*d. -chair*: تہوتواں کرسی ؛ جہازی آرام کرسی

*d. -house*: عرشے کا کمرا -

*clear the dd.*: دیکھو CLEAR -

**Deck**, *v. t.*: (۱) آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ سنوارنا ؛ مزین کرنا - (۲) ڈھکنا ؛ ڈھانکنا ؛ چھپانا -

**Deckle**, *n.*: کاغذ بنانے کی کل کا وہ پرزہ جس سے کاغذ کی تقطیع بنائی جاتی ہے -

*d. -edge*: بے کٹا کنارہ -

**Declaim**, *v. i.* & *t.*: (۱) خطیبانہ تقریر کرنا ( خلاف ) ؛ تقریر یا خوش خوانی کی مشق کرنا - (۲) جوشیلی تقریر کرنا ؛ ہیجان انگیز تقریر کرنا ؛ جذبیلی تقریر کرنا - (۳) خطیبانہ بیان یا کلام کرنا -

**declaimer**, *n.*: خطیب ؛ جوشیلی تقریر کرنےوالا ؛ خوش خواں -

**Declamation**, *n.*: (۱) فن تقریر اور خطابت کی مشق - (۲) تیار کی ہوئی تقریر - (۳) جوشیلی تقریر ؛ ہیجان انگیز تقریر -

**declamatory**, *a.*: خطیبانہ ؛ جذبات انگیز ؛ جذباتی ؛ ہیجانی -

**Declarant**, *n.*: بیان یا اقرارنامہ داخل کرنے والا -

**Declaration**, *n.*: (۱) قطعی ' قانونی طریقے پر بیان ' اعلان یا مشتہر کرنا ؛ مقاصد ' شرائط یا معاہدے وغیرہ کا تحریری اعلان ؛ محضر - (۲) ( قانون ) اقرارنامہ ؛ عرضی دعویٰ ؛ ( محصول خانہ ) محصولی مال کی تفصیل -

**Declare**, *v. t.* & *i.*: (۱) اظہار کرنا ؛ باضابطہ اور واضح طورپر عام اعلان کرنا - (۲) ظاہر کرنا ؛ مشہور کرنا ؛ اعلان کرنا ؛ بیان کرنا ؛ حکم لگانا - (۳) اقرار کرنا ؛ وضاحت کرنا ؛ منکشف کرنا ؛ فاش کرنا - (۴) ( محصولی مال کی ) تفصیل بتانا -

*d. for*: طرف داری کا اظہار یا اعلان کرنا -

*d. against*: اختلاف یا مخالفت کا اعلان کرنا -

*d. inning closed*, or *d.*: باری بغیر کھیلے چھوڑ دینا -

*d. off*: فسخ کردینا ( سودے ' معاملے وغیرہ کا ) -

*d.* one*self*: اپنا منشا کھول دینا ؛ اپنی اصل حقیقت کو ظاہر کردینا -

*Well, I. d.*: شک ' تعجب اور اُلجھن ظاہر کرنے کے لیے -

**declarative, declaratory**, *aa.*: توضیحی ' تصریحی ؛ مظہر -

**declaratively, declaredly**, *advv.*: توضیحاً ؛ تصریحاً ؛ صریحاً ؛ علانیہ -

*declasse* (deklasa), *a.* (fem.*-ee*): برادری سے خارج ؛ بگڑا ہوا ( شریف یا امیر ) -

**Declension**, *n.*: (۱) اِنحراف ' راستی سے تجاوز ؛ گم راہی - (۲) اِنحطاط ؛ تنزل ؛ زوال ؛ گھٹتی - (۳) (نحو) تصریف یا گردان ( اِسم کی ) -

**Declination**, *n.*: (۱) جھکاو ؛ خم ( نیچے کی طرف ) ؛ ڈھال - (۲) (ہیئت) اِنحراف ' ستارے کا میل ( خط اِستواے سماوی سے ) ؛ عرض سماوی - (۳) ( قطب نما ) سوئی کا شمال و جنوب سے اِنحراف -

**declinational**, *a.*: جھکاو والا ؛ منحرف -

**Decline**, *v. i.* & *t.*: (۱) جھکا ہونا : ڈھلواں ہونا ؛ ڈھال ہونا - (۲) جھکانا ؛ جھکنا ؛ خمیدہ ہونا یا کرنا - (۳) ڈھلنا ؛ زوال پر ہونا ( دن یا عمر کا ) - (۴) ( اخلاقاً ) گرجانا ' بگڑجانا - (۵) گرنا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ گھٹنا ؛ روبہ اِنحطاط ہونا ؛ روبہ تنزل ہونا - (۶) اِنکارکرنا ؛ قبول نہ کرنا ؛ رد کرنا ( دعوت وغیرہ کا ) - (۷) (نحو) اِسم کی گردان کرنا ؛ گردانٹا ؛ تصریف کرنا -

*d. on*: نوبت پہنچنا ؛ اترآنا -

**declinable**, *a.*: تصریف پذیر ؛ منصرف -

**Decline**, *n.*: (۱) تنزل ؛ زوال ؛ گھٹتی - (۲) دق ؛ سل - (۳) بازار مندا ہونا ؛ کساد بازاری ؛ ارزانی ؛ بھاوگرنا - (۴) غروب ؛ اِختتام -

**Declinometer**, *n.*: مقناطیس کے جھکاو کو ناپنے والا آلہ ؛ زوال پیما -

**Declivity**, *n.*: ڈھال ؛ اتار -

**Declivous**, *a.*: ڈھلواں ؛ ( حیوانیات ) کان سے منہ تک کے ڈھلان سے متعلق -

**Decoction**, *n.*: (۱) جوش دے کے نکالا ہوا عرق ؛ کشید - (۲) جوشاندہ ؛ عرق -

**Decode**, *v. t.*: خط رمز (code) میں لکھی ہوئی عبارت پڑھنا -

**Decollate**, *v. t.*: سرکاٹنا ؛ گردن اُڑانا ؛ سر قلم کرنا ؛ ( درخت وغیرہ کی ) پھننگ یا چوٹی چھانٹنا -

**decollation**, *n.*: اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

*decollete*(de- , - ta), *a.* (fem.*-ee*): کھلے گلے کا (لباس) ؛ کھلے گلے کا لباس پہنے -

**Decolo(u)rize** (-kul), *v. t.* : بے رنگ کرنا ؛ رنگ اڑانا ؛ رنگ دور کرنا -

**decolo(u)rization**, *n.* : رنگ دور کرنا وغیرہ -

**decolo(u)rizer**, *n.* : رنگ دور کرنے والا ؛ رنگ زائل کرنے والا -

**Decompelx** (-ko-), *a.* : مرکب در مرکب ؛ پیچ در پیچ -

**Decompose**, *v. t. & i.* : (۱) اجزا علحدہ کرنا یا ہونا ؛ تحلیل کرنا یا ہونا ؛ تجزیہ کرنا یا ہونا - (۲) تحلیل کرنا ؛ تحریم کرنا ؛ تفصیل کرنا - (۳) سڑنا ؛ سڑانا ؛ گلنا ؛ گلانا -

**decomposable**, *a.* : قابل تجزیہ ؛ تحلیل پذیر -

**decomposer**, *n.* : تجزیہ یا تحلیل کرنے والا -

**decomposition**, *n.* : تجزیہ ؛ تحلیل ؛ سڑنا ؛ گلنا -

**Decomposite** (-l- , +), *a. & n.* : مرکب مزید (لفظ وغیرہ) -

**Decompound** (-ko-), *a. & n.* : دیکھو DECOMPOSITE -

**Deconsecrate**, *v. t.* : (مقدس چیز کو) دنیوی استعمال میں لانا -

**Decontrol**, *v. t. & n.* : (حکومت کا) نگرانی کو (جو جنگ کے زمانے میں عائد کی گئی ہو) اٹھا لینا -

*decor*, *n.* : (کمرے یا اسٹیج کا) ساز و سامان ؛ آرائش و زیبائش -

**Decorate**, *v. t.* : (۱) آراستہ کرنا ؛ زینت دینا ؛ مزین کرنا ؛ سجانا ؛ سنوارنا - (۲) سجاوٹ کا کام دینا ؛ آرائش بننا ؛ زینت ہونا ؛ زیورھونا - (۳) تمغے وغیرہ سے مزین کرنا -

**decorated**, *a. & n.* : ایک خاص طرز عمارت جو انگلستان میں رائج تھا ؛ دیکھو STYLE -

**decorative**, *a.* : آرائشی ؛ زینت بخش -

**Decoration**, *n.* : (۱) آرائش ؛ زینت ؛ زیبائش ؛ سجاوٹ - (۲) (جمع) آرائش کا سامان ؛ جھنڈیاں ؛ ہار وغیرہ - (۳) تمغا ؛ نشان ؛ اعزازی نشان -

**Decorator**, *n.* : (۱) آراستہ کرنےوالا وغیرہ - (۲) وہ شخص جس کا پیشہ دیواروں وغیرہ پر کاغذ منڈھ کر یا رنگ آمیزی کر کے مکان کو آراستہ کرنا ہو -

**Decorous** (or deko-), *a.* : خوش سلیقہ ؛ سگھڑ ؛ خوش اسلوب ؛ شایستہ ؛ مہذب ؛ متین ؛ معقول -

**decorously**, *adv.* : خوش اسلوبی سے ؛ شایستگی سے وغیرہ -

**Decorum**, *n.* : سلیقہ ؛ خوش اسلوبی ؛ شعور ؛ تمیز ؛ شایستگی ؛ ادب آداب ؛ تہذیب ؛ آداب مجلس -

**Decoy** *n. & v. t.*, **D. -duck** : (۱) تالاب جس میں جنگلی بطوں کو دھوکے سے لاکر پکڑتے ہیں - (۲) لگلانا ؛ پھانسنا ؛ دام میں لانا ؛ فریب سے پکڑنا - (۳) وہ چڑیا جس کے ذریعے سے دوسرے پرندوں کو پھانستے ہیں ؛ لگلانے والی چڑیا - (۴) چور کا ساتھی ؛ ٹھگ کا شریک ؛ ورغلانے والا - (۵) لاسا ؛ چارا ؛ لالچ ؛ پھسلاوا ؛ ترغیب -

**Decrease**, *v. i. & t.*, **Decrease**, *n.* : (۱) کم ہونا ؛ گھٹنا ؛ کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ تخفیف کرنا - (۲) کمی ؛ تخفیف ؛ تنزل -

**decreasingly**, *adv.* : بتدریج گھٹتے ہوئے ؛ برابر کم ہوتے ہوئے -

**Decree**, *n. & v. t.* : (۱) فرمان ؛ حکم - (۲) فیصلہ ؛ ڈگری ؛ تنسیخ نکاح کا حکم - (۳) فیصلۂ تقدیر ؛ فرمان قضا ؛ مشیت - (۴) فرمان ؛ حکم جاری کرنا ؛ (بعوں عدالت کر ڈگری صادر کرنا ؛ فیصلہ سنانا (بحری یا طلاق کے مقدموں میں) -

*d. nisi* : طلاق یا تنسیخ نکاح کا حکم جس میں چھ مہینے تک منسوخ داری ہو سکتی ہے -

**Decrement**, *n.* : کمی ؛ تخفیف -

**Decrepit**, *a.* : (۱) فرسودہ ؛ خستہ حال - (۲) زارونزار ؛ نحیف ؛ بڈھا پھوس ؛ (پیر) فرتوت ؛ درماندہ -

**decrepitude**, *n.* : فرسودگی ؛ ضعف ؛ درماندگی ؛ خستہ حالی -

**Decrepitate**, *v. t. & i.* : (۱) (معدنیات کو) راکھ کرنا ؛ پھونکنا - (۲) آگ میں چٹخنا یا چٹخانا -

**decrepitation**, *n.* : راکھ کرنا وغیرہ -

*decrescendo* (dakresh-) : دیکھو DIMINUENDO -

**Decrescent**, *a.* : گھٹنے والا (خصوصاً چاند کے لیے آتا ہے) ؛ زوال پذیر -

**Decretal**, *n.* : (۱) پوپ کا فرمان یا فتوی - (۲) (بحالت جمع) پوپ کے فرامین یا فتاوی کا مجموعہ (جو قانون کلیسا کا ایک جز بن گیا ہے) -

**Decry**, *v. t.* : بدنام کرنا ؛ مذمت کرنا ؛ برائی کرنا ؛ عیب لگانا ؛ منقصت کرنا -

**Decuman**, *a.* : بہت بڑی یا بہت زور کی (موج) -

**Decumbent**, *a.* : (نباتیات ؛ حیوانات) سرخیز ؛ لیٹا ؛ پڑا (پودا ؛ شاخ ؛ بال ؛ کانٹا وغیرہ) -

**Decuple**, *a., n., & v. t. & i.* : (۱) دس گنا ؛ دہ چند (مقدار) - (۲) دس سے ضرب دینا ؛ دس گنا کرنا ؛ دس گنا ہونا -

**Decussate**, *a.* (-at), *& v. t. & i.* (-at) : (۱) X کی شکل کا ؛ متقاطع ؛ چلیپانما - (۲) (نباتیات) متراکب - (۳) (معانی و بیان) عکس ترتیب پر مشتمل ؛ (عبارت) لفظی تقابل پر مشتمل - (۴) عکس ترتیب یا تقابل کرنا - (۵) تقاطع کرنا ؛ چلیپا کی شکل بنانا -

**decussation**, *n.* : عکس ترتیب ؛ لفظی تقابل ؛ تقاطع -

**Dedicate**, *v. t.* : (۱) نذر کرنا ؛ (مذہبی کاموں کے لیے) وقف کرنا - (۲) مخصوص کرنا ؛ وقف کرنا - (۳) معنون کرنا ؛ منسوب کرنا ؛ تہدیہ کرنا -

**dedicatee**, *n.* : جس کو کوئی چیز نذر کی جائے ؛ معنون لہ -

**dedicative**, *a.* : متعلق بہ نذر ؛ تہدیے کا -

**dedicator**, *n.* : نذر کرنے والا ؛ وقف کرنے والا ؛ معنون کرنے والا -

**dedicatory**, *a.* : متعلق بہ نذر ؛ انتسابی -

**Dedication**, *n.* : (۱) نذر ؛ ہدیہ ؛ انتساب ؛ تہدیہ - (۲) عبارت تہدیہ ؛ انتسابی کتبہ -

**Deduce**, *v. t.* : (۱) (کسی خاص زمانے سے یا خاص زمانے تک واقعات) قلم بند کرنا - (۲) (نسب کا) سلسلہ ملانا - (۳) نتیجہ نکالنا ؛ (نتیجہ) حاصل کرنا ؛ استخراج کرنا ؛ استنباط کرنا -

**deducible**, *a.* : قابل استخراج ؛ قابل استنباط -

**Deduct**, *v. t.* : گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ منہا کرنا ؛ مجرا کرنا ؛ تفریق کرنا ؛ وضع کرنا ؛ کاٹنا -

**Deduction**, *n.* : (۱) منہائی ؛ مجرائی ؛ تفریق - (۲) منہاشدہ رقم ؛ وضعات - (۳) استخراج ؛ استنباط ؛ قیاس - (۴) نتیجہ -

**Deductive**, *a.* : استخراجی ؛ قیاسی یا استنباطی (مقابل استقرائی) -

**deductively**, *adv.*: استخراجاً ؛ استنباطاً -

**Dee**, *n.*: (۱) حرف D - (۲) D کی شکل کے ساز کا حلقہ -

**Deed**, *n.*: (۱) کام ؛ کار ؛ فعل ؛ عمل - (۲) مہم ؛ کارنمایاں - (۳) عمل، فعل (قول کے مقابلے میں) ؛ اصل ؛ اصلیت ؛ واقعہ ؛ حقیقت - (۴) (قانون) دستاویز -

*d.-poll*: یک طرفہ دستاویز -

**deedless**, *a.*: بے عمل ؛ عمل سے خالی -

**Deem**, *v. t.*: سمجھنا ؛ باور کرنا ؛ جاننا ؛ خیال کرنا ؛ قیاس کرنا ؛ گننا ؛ شمار کرنا ؛ تصور کرنا -

*d. highly of*: بہت اچھی رائے رکھنا -

**Deemster**, *n.*: Isle of Man کے دو ججوں میں سے ایک -

**Deep**, *a.*: (۱) گہرا ؛ عمیق ؛ ژرف - (۲) پکا (جواری، شرابی) - (۳) نیچا ؛ چوڑا (حاشیہ) - (۴) گہرا ؛ نکتہ رس ؛ گنبھیر (شخص) ؛ دقیق ؛ عمیق ؛ غامض ؛ غیر سطحی (خیال) ؛ گہری ؛ غائر یا دوربین (نظر) - (۵) دلی ؛ قلبی (محبت وغیرہ) ؛ انتہائی (شوق، دل چسپی) ؛ محو ؛ غرق ؛ ڈوبا ہوا - (۶) تیز ؛ شوخ (رنگ) ؛ سخت (ذلت وغیرہ) - (۷) شدید، سنگین (جرم وغیرہ) - (۸) گہرے سروں کی، بھری (آواز) -

*d. draught*: بڑا سا گھونٹ -

*a d. one*: (عامیانہ) گہرا ؛ کائیاں ؛ گھُنّا -

*in d. mourning*: پورے ماتمی لباس میں -

*in d. waters*: سخت تکلیف یا رنج میں -

**deepen**, *v. t. & i.*: گہرانا ؛ گہرا کرنا ؛ عمیق کرنا ؛ گہرا ہونا ؛ عمیق ہونا وغیرہ -

**deeply**, *adv.*: شدت سے ؛ دل سے -

**deepmost**, *a.*: سب سے گہرا ؛ عمیق ترین -

**deepness**, *n.*: گہرائی ؛ عمق -

**Deep**, *n.*, **The d.**: (۱) بحر ؛ محیط ؛ سمندر - (۲) (بحالت جمع) سمندر کے گہرے حصے ؛ سمندر کی گہرائیاں - (۳) غار ؛ گڑھا ؛ کھڈ ؛ گپھا - (۴) قلب یا دماغ کی گہرائی - (بحر، فکر ؛ لجہ (خیال)

**Deep**, *adv.*: (۱) گہری نظر سے ؛ غور سے ؛ نیچے تک ؛ دور تک ؛ اندر تک - (۲) (بحالت ترکیبی) جیسے *(d.-drawn, d.-laid, d.-rooted, d.-seadte)*: اندر تک ؛ اندر سے ؛ گہرا ؛ دلی ؛ راسخ -

*still waters run d.*: جو گہرا پانی خاموشی سے بہتا ہے ؛ خاموش ہے وہ گہرے پانی میں ہے ؛ سچا جذبہ یا علم جو نمائشی نہو -

**Deeping**, *n.*: مچھلی پکڑنے کے جال کا نچلا حصہ (۶ فٹ کا) -

**Deer**, *n.* (collect. sing. usu. for pl.): آہو ؛ ہرن ؛ غزال ؛ مرگ -

*d.-forest*: جنگل جس میں شکار کے لیے ہرن پالے جاتے ہیں -

*d.-hound*: بڑا شکاری کتا -

*d.-lick*: شور چشمہ یا ترائی جہاں ہرن آتے ہیں -

*d.-neck*: گھوڑے کی پتلی گردن -

*d.'s-foot*: ایک قسم کی گھاس -

*deerskin*: پوست آہو ؛ چرم آہو ؛ ہرن کی کھال ؛ مرگ چھالا -

*d.-stalker*: ہرن پکڑنے والا ؛ ہرن کا شکاری ؛ ٹوپی جو آگے اور پیچھے سے اُٹھی ہوئی ہوتی ہے -

*small d.*: چھوٹے چھوٹے جانور یا شخص؛ چھوٹی چھوٹی چیزیں -

**Deface**, *v. t.*: (۱) بدنما کرنا ؛ شکل بگاڑنا ؛ ہیئت بگاڑنا - (۲) بدنام کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ بے اعتبار ٹھیرانا - (۳) مٹانا ؛ (عبارت کو) اس طرح بگاڑنا کہ پڑھی نہ جائے -

**defaceable**, *a.*: جو بگاڑا یا مٹایا جاسکے

**defacement**, *n.*: شکل بگاڑنا ؛ مٹانا (وغیرہ) -

*de facto*, *a. & adv.*: واقعی ؛ بالفعل -

**Defalcate**, *v. i.*: غبن، تغلب یا خیانت کرنا -

**defalcator**, *n.*: خائن ؛ غبن یا تغلب کرنے والا -

**Defalcation**, *n.*: (۱) کوتاہی ؛ تقصیر ؛ قصور - (۲) غبن ؛ تغلب ؛ خیانت ؛ خورد برد ؛ رقم غبن کردہ ؛ غبن -

**Defame**, *v. t.*: بدنام یا رسوا کرنا ؛ ہتک عزت کرنا ؛ بدگوئی کرنا ؛ تہمت لگانا ؛ ازالۂ حیثیت عرفی کرنا -

**defamation** *n.*: بدنامی ؛ رسوائی ؛ ہتک عزت ؛ بدگوئی ؛ ازالۂ حیثیت عرفی -

**defamatory**, *a.*: ہتک آمیز ؛ بدنام کن ؛ مزیل حیثیت عرفی -

**Default**, *n.*: (۱) عدم موجودگی - (۲) عدم پیروی ؛ غفلت ؛ کوتاہی ؛ قصور ؛ خطا - (۳) عدم ادائی ؛ باقی داری -

*in d. of*: نہ ہونے کی صورت میں یا وجہ سے ؛ بوجہ یا بصورت عدم موجودگی -

**Default**, *v. i. & t.*: (۱) کوتاہی کرنا ؛ غفلت کرنا - (۲) پیروی نہ کرنا ؛ حاضر عدالت نہ ہونا - (۳) ادا نہ کرنا ؛ باقی دار ہونا ؛ پابندی نہ کرنا - (۴) عدم پیروی میں (مقدمہ) خارج کرنا -

**defaulter**, *n.*: غیر حاضر ؛ قصور وار ؛ باقی دار ؛ عہد شکن -

**Defeasance** (-fez), *n.*: منسوخی ؛ کالعدم کرنا -

**Defeasible** (-fez), *a.*: جو منسوخ یا ضبط ہوسکتا ہو ؛ قابل منسوخی ؛ قابل ضبطی -

**defeasibility**, *n.*: قابل منسوخی یا قابل ضبطی ہونا ؛ صلاحیت ضبطی یا منسوخی -

**Defeat**, *v. t.*, & *n.*: (۱) باطل کرنا ؛ توڑنا ؛ اُلٹ دینا ؛ توڑ ؛ ابطال ؛ ناکامی - (۲) (قانون) فسخ کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ فسخ ؛ انفساخ ؛ منسوخی - (۳) (متروک) مایوس کرنا ؛ نا اُمید کرنا ؛ مایوسی ؛ نا اُمیدی - (۴) زک دینا ؛ ہرانا ؛ شکست دینا ؛ ہزیمت دینا ؛ زک ؛ ہار ؛ شکست ؛ ہزیمت -

**Defeatism**, *n.*: دشمن سے دبنے کی پالیسی ؛ شکست پسندی -

**Defeature** (-tsher), *v. t.*: ناقابل شناخت کردینا ؛ شکل بگاڑ دینا ؛ ہیئت بگاڑ دینا -

**Defecate**, *v. t.*: (۱) تلچھٹ دور کرنا ؛ نتھارنا ؛ میل کاٹنا ؛ پاک کرنا ؛ خالص کرنا - (۲) (میل، گناہ وغیرہ سے) پاک ہوجانا ؛ دامن پاک کرنا -

**defecation**, *n.*: صفائی ؛ نتھار ؛ تزکیہ -

**defecator**, *n.*: صاف کرنے والا ؛ نتھارنے والا وغیرہ -

**Defect**, *n.*: (۱) کمی ؛ کوتاہی ؛ نقص ؛ خامی ؛ کسر - (۲) عیب ؛ برائی ؛ کھوٹ ؛ داغ ؛ دھبا -

*has the dd. of his qualities*: اس میں خوبیاں ہیں مگر ان کے ساتھ جو عیب ہوا کرتے ہیں وہ بھی ہیں -

**Defection**, *n.*: بے وفائی ؛ غداری ؛ معصیت ؛ انحراف ؛ ارتداد ؛ دین سے پھر جانا ؛ ردت -

**Derogate**, *v. i.*: (۱) تنقیص ہونا؛ کمی ہونا؛ حرف آنا - (۲) پست ہونا یا کرنا ؛ نازیبا حرکت کرنا -

**Derogation**, *n.*: (۱) بے قدری؛ بے وقری؛ بے عزتی ؛ سبکی؛ توہین- (۲) پستی ؛ تنزل -

**Derogatory**, *a.*: (۱) تنقیص آمیز - (۲) خلاف شان؛ معیوب - (۳) تحقیر آمیز ؛ توہین آمیز ؛ اہانت آمیز -

**Derrick**, *n.*: بھاری بوجھ اٹھانے کی ایک کل -

**Derring do**, *n.*: جان پر کھیل جانا ؛ جانبازانہ ہمت -

**Derrringer** (-j-), *n.*: ایک چھوٹا سا مگر چوڑی نال کا طمنچہ-

**Dervish**, *n.*: درویش -

**Descant**, *n.*: (۱) (شعر) گیت ؛ ترانہ ؛ راگ ؛ نغمہ ؛ آہنگ ؛ سرود - (۲) (موسیقی) ساز کے ساتھ اونچے سر کا گیت جس کی لے جدا ہو -

**Descant**, *v. i.*: (کسی مسئلے پر) تقریر کرنا ؛ تفصیل سے بیان کرنا -

**Descend** (-se-), *v. i. & t.*: (۱) اترنا ؛ نیچے آنا ؛ نازل ہونا ؛ گرنا - (۲) ڈھلوان ہونا ؛ ڈھال ہونا - (۳) اچانک حملہ کرنا؛ آپڑنا ؛ ٹوٹ پڑنا - (۴) واقعات کے بیان یا ریاضی کے عمل وغیرہ میں زمانۂ ماقبل سے شروع کرکے ما بعد پر یا بڑے سے شروع کرکے چھوٹے پر یا عام سے شروع کرکے خاص پر ختم کرنا - (۵) اترآنا ؛ خلاف شان حرکت کرنا - (۶) (شاذ) نسل سے ہونا - (۷) ترکے میں ملنا ؛ ورثے میں ملنا ؛ منتقل ہونا - (۸) (پہاڑ یا زینے سے) اترنا -

**Descendant**, *n.*: اولاد ؛ خلف-

**Decendant**, *n.* (*of*), **Descended** *p.p.* (*from*): نسل سے ؛ سلسلے سے ؛ اولاد سے -

**Descendible**, **-able**, *a.*: متوارث ؛ انتقال پذیر ؛ وراثتاً پہنچنے کے قابل -

**Descent**, *n.*: (۱) اترنا ؛ نزول - (۲) ڈھال ؛ اُتار - (۳) نیچے کو جانے والا رستہ ؛ راہ نشیب - (۴) یورش ؛ اچانک حملہ ؛ دھاوا (خصوصاً سمندر کی راہ سے) - (۵) تنزل ؛ زوال ؛ پستی - (۶) نسل ؛ نسب ؛ سلسلہ - (۷) پشت ؛ پیڑھی - (۸) توارث ؛ انتقال (جائداد وغیرہ کا)-

**Describe**, *v. t.*: (۱) بیان کرنا ؛ ذکرکرنا - (۲) صفت بیان کرنا ؛ توصیف کرنا ؛ قرار دینا - (۳) بنانا ؛ کھینچنا (شکل کا) (۴) حرکت کرنا -

**describable**, *a.*: قابل بیان ؛ قابل ذکر (وغیرہ) -

**Description** *n.*: (۱) بیان ؛ ذکر ؛ وصف ؛ کیفیت ؛ تعریف - (۲) قسم ؛ نوع -

(*it*) *answers to the d.*: (اُس پر) یہ تعریف صادق آتی ہے -

**Descriptive**, *a.*: (۱) بیانی ؛ توصیفی - (۲) مناظر فطرت وغیرہ بیان کرنے کا شائق (مصنف) -

**descriptively**, *adv*: بیان کے طور پر ؛ وضاحتاً -

**Descry**, *v. t.*: دیکھ لینا ؛ سمجھ جانا ؛ معلوم کرلینا ؛ دریافت کرلینا -

**Desecrate**, *v. t.*: (۱) بے حرمتی کرنا ؛ ہتک حرمت کرنا ؛ بے ادبی کرنا ؛ پلید کرنا ؛ نجس کرنا - (۲) (برے مقصد کے لیے) وقف کرنا -

**desecration**, *n.*: بے حرمتی ؛ بے ادبی -

**desecrator**, *n.*: بےحرمتی کرنے یا بے ادبی کرنے والا -

**Desert** (-z-), *n.*: (۱) استحقاق ؛ سزاواری - (۲) اہلیت؛ خوبی - (۳) مستحقین - (۴) (صیغۂ جمع) عمل ؛ اعمال ؛ کردار - (۵) سزا ؛ جزا -

**desertless**, *a.*: نا اہل ؛ ناسزا ؛ نالائق -

**Desert** (-z-), *a. & n.*: (۱) غیر آباد ؛ ویران ؛ اُجاڑ ؛ سونا - (۲) غیر مزروعہ ؛ اوسر ؛ بنجر - (۳) بیابان ؛ ریگستان ؛ (مجازاً) خشک مضمون (وغیرہ) -

**Desert** (-z-), *v. t. & i.*: (۱) چھوڑنا ؛ ترک کردینا - (۲) (سکونت) ترک کردینا - (۳) ساتھ چھوڑنا ؛ بےوفائی سے چھوڑ دینا ؛ منہ موڑنا - (۴) دغادینا ؛ غائب ہوجانا - (۵) (فوجی یا بھری نوکری) چھوڑکر بھاگ جانا -

**deserter**, *n.*: بھگوڑا ؛ فراری -

**desertion**, *n.*: روگردانی؛ بےوفائی؛ فرار ؛ ساتھ چھوڑ دینا -

**Deserve** (-z-), *v. t. & i.*: مستحق ہونا ؛ مستوجب ہونا ؛ سزاوار ہونا -

**deservedly**. *adv.*: استحقاق کے مطابق ؛ واجبی طور پر ؛ انصاف سے -

**Deserving**, *a.*: (۱) قابل تعریف ؛ حقدار ؛ مستحق - (۲) مستوجب ، سزاوار (تعریف یا ملامت وغیرہ کا) -

*deshabille*, *n.*: دیکھو DISHABILLE

**Desiccate** (also disik-), *v. t.*: سکھانا ؛ خشک کرنا ؛ رطوبت دور کرنا ؛ (دودھ وغیرہ کو) خشک کرکے سفوف یا ٹکیاں بنا لینا -

**desiccation**, **desiccator**, *nn.*: خشک کرنے یا سکھانے والا

**desiccative**, *a.*: خشک کرنے والا -

**Desiderate**, *v. t.*: ضرورت رکھنا ؛ چاہنا ؛ کمی محسوس کرنا -

**Desiderative** (-at-), *a. & n.*: (نحو) (فعل) تمنائی -

**Desideratum**, *n.*: (pl.-*ta*): ضرورت ؛ حاجت ؛ احتیاج ؛ جس چیز کی کمی ہو -

**Design** (-zin), *n.*: (۱) تدبیر ؛ تجویز ؛ منصوبہ - (۲) حیلے کا منصوبہ - (۳) ارادہ ؛ قصد ؛ عمد - (۴) مقصد ؛ غرض ؛ غایت - (۵) نظم ؛ ترتیب ؛ علت و معلول کی مطابقت- (۶) نقشہ ، خاکہ - (۷) نقش و نگار - (۸) خاکہ ؛ داغ بیل؛ ساخت ؛ ترکیب ؛ ڈول ؛ ڈھانچا ؛ ایجاد ؛ اختراع -

**Design** (-zin), *v. t. & i.*: (۱) (کسی کے لیے) مخصوص کرنا - (۲) منتخب کرنا (کسی شخص کو کسی کام کے لیے) ؛ مخصوص کرنا (کسی مقصد کے لیے) - (۳) تدبیر کرنا ؛ ایجاد کرنا ؛ منصوبہ باندھنا - (۴) ارادہ کرنا ؛ ارادہ ہونا ؛ قصد کرنا ؛ مقصد ہونا - (۵) (تصویر کا) خاکہ بنانا - (۶) (عمارت کا) نقشہ بنانا - (۷) نقشہ کشی کرنا - (۸) خاکہ بنانا ؛ خاکہ سوچنا (کسی کتاب وغیرہ کا) -

**designedly**, *adv.*: قصداً ؛ ارادتاً ؛ عمداً -

**Designate** (-at), *a.*: نامزد -

**Designate** (-z-), *v. t.*: (۱) تخصیص کرنا ؛ صراحت کرنا ؛ معین کرنا - (۲) لقب ہونا ؛ خصوصیت ہونا - (۳) لقب دینا

موسوم کرنا (۳) مقرر کرنا ؛ تقرر کرنا -

**Designation** ( -z- ), *n.*: (۱) تقرر - (۲) نام ؛ لقب ؛ وصف ؛ خطاب -

**Designer,** *n.*: (۱) مخصوص کرنے والا ؛ موجد ؛ تدبیر کرنے والا ؛ خاکہ تیار کرنے والا - (۲) نقشہ کش ؛ مشینوں کا نقشہ تیار کرنے والا -

**Designing**, *a.*: (۱) تدبیر کرنے والا وغیرہ (۲) چالاک ؛ عیار ؛ فریبی ؛ سازشی -

**Desilverize,** *v. t.*: ( کسی چیز سے ) چاندی علحدہ کرنا ( خصوصاً سیسے سے ) -

**Desipience**, *n.*: خفیف الحرکاتی ؛ نادانی ؛ سادہ لوحی ؛ بے وقوفی -

**Desirable** ( -z- ), *a.*: دل پسند ؛ مرغوب ؛ خاطر خواہ ؛ پسندیدہ ؛ اچھا -

**desirability, desirableness,** *nn.*: دل پسندی ؛ مرغوبیت ؛ پسندیدہ ہونا -

**desirably,** *adv.*: دل پسند طور پر ؛ مرغوب طریقے سے -

**Desire** ( -z- ), *n.*: (۱) حسرت ؛ خواہش ؛ آرزو ؛ تمنا ؛ شوق ؛ رغبت - (۲) درخواست ؛ اِلتجا ؛ اِلتماس ؛ اِستدعا - (۳) شے مرغوب ؛ مطلوب -

**Desire** *v. t.*: (۱) چاہنا ؛ آرزو کرنا ؛ خواہش کرنا ؛ تمنا کرنا - (۲) ( خواہش ) محسوس کرنا - (۳) مانگنا ؛ سوال کرنا ؛ طلب کرنا ؛ چاہنا - (۴) اِلتجا کرنا ؛ درخواست کرنا ؛ اِلتماس کرنا ؛ اِستدعا کرنا ؛ حکم دینا ؛ خواہش ظاہر کرنا -

**Desirous,** *pred. a.*: خواہاں ؛ آرزومند ؛ خواستگار ؛ شائق ؛ طالب ؛ حوصلہ مند -

**Desist** ( -zi-, -si- ), *v. i.*: باز رہنا ؛ دست بردار ہونا ؛ ترک کرنا -

**Desk,** *n.*: ڈھلواں میز ؛ لکھنے کی میز ؛ ڈیسک -

*the d.*: کارِ تحریر ؛ دفتر کا کام ؛ تصنیف و تالیف -

**deskful,** *n.*: صندوق بھر ( کام ) -

**Desolate** (-at ) *a.*: (۱) اکیلا ؛ تنہا ؛ بے کس - (۲) غیر آباد - (۳) ویران ؛ اجاڑ ؛ شکستہ ؛ برباد شدہ ؛ چٹیل ( میدان ) ؛ بنجر ؛ سنسان ؛ اُداس - (۴) واماندہ ؛ مغموم ؛ نا اُمید ؛ دل شکستہ ؛ بد قسمت ؛ بد نصیب ؛ اُداس ؛ محزون -

**desolately,** *adv.*: ویرانی کی حالت میں ؛ نا اُمیدانہ ؛ اُداسی سے وغیرہ -

**desolateness**, *n*: بے کسی ؛ تنہائی ؛ غیر آبادانی ؛ ویرانی وغیرہ -

**Desolate,** *v. t.*: (۱) غیر آباد کرنا ؛ ویران کرنا ؛ اُجاڑنا - (۲) برباد کرنا ؛ تاخت و تاراج کرنا ؛ غارت کرنا - (۳) نا اُمید یا دل شکستہ کرنا ؛ اُداس کرنا -

**desolator,** *n.*: اُجاڑنے والا ؛ ویران کرنے والا ؛ تباہ کن ؛ غارت گر

**Desolation,** *n.*: (۱) تاخت و تاراج ؛ غارت گری - (۲) ویرانی ؛ بربادی ؛ تنہائی وغیرہ - (۳) کس مپرسی ؛ بے کسی - (۴) اُداسی ؛ دل شکستگی ؛ مایوسی ؛ حزن -

**Despair,** *n.*, & *v. i.*: (۱) یاس ؛ مایوسی ؛ نا اُمیدی ؛ قنوط ؛ نراس - (۲) مایوس کن چیز ؛ وجہ یاس - (۳) نا اُمید ہونا ؛ مایوس ہونا ؛ اُمید چھوڑ بیٹھنا ؛ ہمت ہار بیٹھنا -

**despairingly,** *adv.*: نا اُمیدی سے ؛ مایوسی سے ؛ مایوسانہ ؛ نا اُمیدانہ -

**Despatch**: دیکھو DISPATCH -

**Desperado,** *n.*: بیباک شہدا ؛ گنڈا ؛ بد معاش -

**Desperate** ( -at ), *a.*: (۱) قطعاً مایوس کن ؛ اُمید شکن ؛ نازک ؛ خطرناک ؛ سراسر ناقابلِ عمل - (۲) من چلا ؛ بے باک ؛ بے دھڑک ؛ بے جگر ؛ شورہ پشت ؛ بے لگام ؛ جان پر کھیل جانے والا - جیسے :

*a d. storm*: غضب کا ؛ قیامت کا ؛ سخت -

**desperately,** *adv.*: نا اُمیدانہ ؛ مایوسانہ ؛ بے جگری سے ؛ شورہ پشتی سے ؛ جان توڑ کر ؛ بے تحاشا -

**desperateness**, *n.*: قطع اُمید ؛ قطعی مایوسی ؛ شورہ پشتی ؛ بے جگری -

**desperation**, *n.*: بے باکی ؛ قطع اُمید وغیرہ -

**Despicable**, *a.*: ذلیل ؛ حقیر ؛ کمینہ ؛ سفلہ ؛ فرومایہ ؛ قابلِ حقارت -

**despicably,** *adv.*: کمینے پن سے ؛ سفلے پن سے ؛ قابل حقارت طور پر -

**Despise** ( -z- ), *v. t.*: حقیر جاننا ؛ ذلیل سمجھنا ؛ حقارت کرنا -

**Despite,** *n.* & *prep.*: (۱) ( متروک ) ظلم ؛ ستم ؛ توہین ؛ تحقیر - (۲) بغض ؛ عداوت ؛ کینہ ؛ ضد ؛ بیر ؛ عناد - (۳) باوجود ؛ باوجودیکہ ؛ علی الرغم -

*in my d.*: باوجود میری کوشش کے -

**despiteful,** *a.*: بغض رکھنے والا ؛ کینہ پرور ؛ بیری -

**despitefully,** *adv.*: معاندانہ ؛ کینہ پروری سے ؛ بغض سے وغیرہ -

**Despoil**, *v. t.*: لوٹنا ؛ چھین لینا ؛ محروم کرنا -

**despoiler**, *n.*: لٹیرا ؛ لوٹنے والا ؛ غارت گر ؛ چھیننے والا -

**despoilment, despoliation,** *nn.*: لوٹ ؛ غارت گری ؛ دست برد -

**Despond,** *v. i.*, & *n.*: (۱) مایوس ہونا ؛ ہمت ہارنا ؛ نراس ہونا ؛ نا اُمید ہونا ؛ دل شکستہ ہونا - (۲) ( متروک ) مایوسی ؛ یاس ؛ دل شکستگی -

**despondency,** *n.*: مایوسی ؛ نراس ؛ نا اُمیدی ؛ دل شکستگی -

**despondent,** *a.*: مایوس ؛ نا اُمید ؛ دل شکستہ -

**despondently, despondingly,** *advv.*: مایوسانہ ؛ نا اُمیدی یا شکستہ دلی سے -

**Despot,** *n.*: (۱) مطلق العنان فرماں روا ؛ مستبد حکم راں - (۲) ظالم ؛ جابر -

**despotic,** *a.*: ظالمانہ ؛ جابرانہ ؛ مطلق العنان ؛ مستبدانہ ؛ اِستبدادی -

**despotically,** *adv.*: مستبدانہ ؛ مطلق العنانی سے ؛ ظالمانہ ؛ جابرانہ -

**despotist,** *n.*: حامیء اِستبداد ؛ اِستبداد پسند -

**despotism**, *n.*: (۱) مطلق العنانی ؛ اِستبداد ؛ اِستبدادی حکومت یا سلطنت - (۲) خود مختار حکومت ؛ شخصی سلطنت ؛

حکومت مستبدہ -

**Desquamate,** *v. t. & i.* : (۱) (مچھلی یا کسی اور چیز کے) سفنے اُتارنا - (۲) کھپرے اُترنا -

**desquamation,** *n.* : کھپرے اُتارنا یا اُترنا (نباتیات ، حیوانیات) -

**desquamative, desquamatory,** *aa.* : متعلق فعل مذکورۂبالا معنی میں -

**Dessert** ( -z- ), *n.* : پھل ، مٹھائی وغیرہ جسے کھانے کے بعد کھائیں؛ نقل -

*d. -spoon* : دیکھو SPOON -

**Destination** *n* : منزل مقصود -

**Destine,** *v. t.* : مقرر کرنا ؛ مامور کرنا ؛ مقدر کرنا ؛ وقف کرنا ؛ مخصوص کرنا -

*to be destined* : مامور کیاجانا ؛ تقدیر یا مقدر میں ہونا -

**Destiny,** *n.* : (۱) شدنی اُمور ؛ تقدیری اُمور ؛ قسمت کے کھیل - (۲) قسمت ؛ نصیب ؛ نصیبا - (۳) تقدیر ؛ مقدر ؛ قضاے مبرم ؛ حکم قضا -

**Destitute,** *a.* : (۱) محتاج ؛ مفلس ؛ بے نوا - (۲) محروم ؛ خالی ؛ بے نصیب

**destitution,** *n.* : محتاجی ؛ مفلسی ؛ بے نوائی ؛ محرومی -

**Destrier,** *n.* : (تاریخ) اسپ جنگی ؛ جنگی گھوڑا -

**Destroy,** *v. t.* : (۱) مسمار کرنا ؛ گرانا ؛ برباد کرنا ؛ تباہ کرنا ؛ منہدم کرنا ؛ اُجاڑنا - (۲) اکارت کردینا ؛ (کسی کام پر) پانی پھیر دینا ؛ بے کار کردینا ؛ ناکارہ کردینا - (۳) قتل کرنا ؛ مارڈالنا ؛ ہلاک کرنا ؛ معدوم کرنا ؛ فناکرنا ؛ نیست و نابود کرنا ؛ تلف کرنا؛ ضائع کرنا - (۴) باطل کرنا ؛ زائل کرنا (اثر وغیرہ) -

**destroyable,** *a.* : قابل مسماری ؛ لایق بربادی ؛ انہدام پذیر وغیرہ -

**Destroyer,** *n.* : (۱) تباہ یا مسمار کرنے والا ؛ تباہ کن وغیرہ - (۲) خاص کر TORPEDO-*boat d.* کا مخفف -

**Destructible,** *a.* : قابل بربادی ؛ فانی ؛ انہدام پذیر وغیرہ -

**destructibility,** *n.* : انہدام پذیری ؛ فنا پذیری -

**Destruction,** *n.* : (۱) مسماری ؛ بربادی ؛ تباہی ؛ ویرانی ؛ انہدام ؛ فنا ؛ اِتلاف ؛ تخریب ؛ تضیع ؛ اِبطال - (۲) باعث بربادی ؛ باعث ہلاکت وغیرہ -

**Destructive,** *a. & n.* : (۱) برباد کنندہ ؛ تباہ کن؛ ضائع کرنے والا ؛ باطل کرنے والا وغیرہ - (۲) مہلک ؛ قاتل - (۳) تخریبی ؛ غیر تعمیری - (۴) مہلک چیز یا مخرب شخص -

**destructively,** *adv.* : تخریبی ؛ تباہ کن طور پر ؛ مہلک طور پر ؛ طریقے سے -

**destructiveness,** *n.* : تباہ کن ؛ مہلک ہونا وغیرہ -

**Destructor,** *n.* : کوڑا کرکٹ جلانے کا آتش دان -

**Desuetude** ( -swi- ), *n* : عدم رواج ؛ متروک ہونا -

**Desulphurize** ( -fer- ), *v. t.* : (کسی مادے کو) گندھک سے خالی کرنا -

**desulphurization,** *n.* : گندھک سے خالی کرنا ؛ ازالۂ کبریت -

**Desultory,** *a.* : بے ترتیب ؛ غیر مسلسل ؛ بے نظام -

**desultorily,** *adv.* : بے ترتیب طور پر ؛ غیر مسلسل طریقے سے -

**desultoriness,** *n.* : بے ترتیبی ؛ عدم تسلسل ؛ بے نظامی -

**Desynonymize,** *v. t.* : (مترادف الفاظ میں) مفہوم کی تفریق کرنا ؛ معنوں میں امتیاز کرنا -

**Detach** ( -tsh), *v. t.* : (۱) علحدہ کرنا ؛ الگ کرنا ؛ جدا کرنا - (۲) (فوج بحر) (جہاز یا دستے کو) روانہ کرنا ؛ خاص مہم پر بھیجنا -

*detached house* : وہ مکان جس سے متصل کوئی دوسرا مکان نہ ہو ؛ منفصل مکان -

*detached mind, view* : بے لوثی ؛ بے تعصبی ؛ غیر جانب داری -

**detachable,** *a.* : علحدگی پذیر ؛ الگ ہونے کے قابل -

**detachedly,** *adv.* : علحدہ کرکے ؛ علحدہ ہوکر ؛ غیر جانب داری سے -

**detachedness,** *n.* : علحدگی ؛ بے تعلقی ؛ غیرجانب داری -

**Detachment,** *n.* : (۱) علحدگی ؛ الگ کرنا یا ہونا - (۲) فوج یا بیڑے کا وہ حصہ جو علحدہ مہم پر بھیجا جائے - (۳) ماحول سے عدم تاثر یا علحدگی ؛ آزادیٔ رائے ؛ حریت فکر ؛ (خود غرضانہ) بے تعلقی -

**Detail,** *n.* : (۱) تفصیل ؛ ہر مد کی علحدہ تفصیل - (۲) مفصل بیان ؛ تفصیلات - (۳) جزئیہ ؛ جزئیات - (۴) تصویر یا عمارت کے تفصیلی نقش و نگار ؛ جز ئی تزئین - (۵) (فوج) روزمرہ کے احکام کی تقسیم ؛ چھوٹی مہم ؛ چھوٹا دستہ -

*army beaten in d.* : فوج جس کے مختلف ٹکڑوں کو علحدہ علحدہ شکست دی جائے -

*but that is a d.* : اکثر طنز میں کہا جاتا ہے اور بر عکس معنے دیتا ہے -

**Detail,** *v. t.* : (۱) تفصیل کرنا ؛ تفصیل بیان کرنا ؛ مفصل بیان کرنا - (۲) (فوج) خاص مہم پر روانہ کرنا -

**Detain,** *v. t.* : (۱) روکنا ؛ باز رکھنا - (۲) منتظر رکھنا ؛ بٹھاے رکھنا ؛ اِنتظار کرانا - (۳) حراست میں رکھنا ؛ نظر بند رکھنا ؛ ادا کرنے سے روکے رکھنا ؛ ادائی سے باز رکھنا -

**Detainer,** *n.* : (۱) (قانون) (مال کو) حراست جائز میں رکھنا ؛ ترقی میں رکھنا - (۲) حبس یا حراست - (۳) سفینا ؛ حکم نامۂ حراست (جس کی رو سے ملزم جو زیر حراست ہے کسی دوسرے الزام میں بدستور حوالات میں رہے) -

**Detect,** *v. t.* : (۱) گرفت کرنا ؛ پکڑنا (غلطی ، جرم وغیرہ) - (۲) معلوم کرنا ؛ پتا لگالینا ؛ دریافت کرنا -

**detectable,** *a.* : قابل دریافت ؛ قابل گرفت وغیرہ -

**detection** *n.* : انکشاف ؛ دریافت ؛ پکڑا جانا یا پکڑنا ؛ گرفت -

**detector,** *n.* : دریافت کرنے والا ؛ پکڑنے والا ؛ گرفت کرنے والا -

**Detective,** *a. & n.* : (۱) کاشف - (۲) سراغ رساں ؛ خفیہ پولیس -

*d. story* : سراغ رسانی کے قصے -

*amateur d.* : شوقیہ سراغ رساں -

**Detent,** *n.* : مشین چلانے اور روکنے کا پرزہ ، کھٹکا ؛ (دیوار گھڑی میں) وہ پرزہ جس سے کھٹکا بجتا ہے -

*detente*, *n.* : سلطنتوں کی باہمی کشیدگی رفع ہونا ؛ صفائی -

**Detention**, *n.* : (۱) روک ؛ مزاحمت ؛ روکا جانا - (۲) گرفتاری ؛ حراست؛ قید - (۳) دیر ؛ توقف ؛ تاخیر ( جو مجبوری سے ہو)- (۴) ( مدرسے میں ) بطور سزا روک لینا یا روکا جانا -

*House of D.* : حوالات -

**Deter**, *v. t.* ( -rr- ) : باز رکھنا ؛ مانع ہونا ؛ سدراہ ہونا -

**determent, deterrence**, *nn.* : مزاحمت ؛ روک -

**deterrent**, *a. & n.* : باز رکھنے والا ؛ مانع ؛ سدراہ -

**Detergent**, *a. & n.* : صاف کرنے والا؛ مصفی -

**Deteriorate**, *v. t. & i.* : بگاڑنا یا بگڑنا ؛ ابتر یا خراب کرنا یا ہونا ؛ بدتر ہونا ؛ روبہ تنزل ہونا ؛ زوال پذیر ہونا

**deterioration**, *n.* : بگاڑ ؛ ابتری ؛ خرابی ؛ فساد ؛ تنزل ؛ زوال ؛ انحطاط -

**deteriorative**, *a.* : مخرب ؛ بگاڑنے والا ؛ خراب کرنے والا ؛ ابتر یا بدتر کرنے والا -

**Determinant**, *a. & n.* : فیصلہ کن ؛ قطعی ؛ حدبندی کرنے والا؛ مشروط کرنے والا ؛ تعین کرنے والا -

**Determinate** ( -at ), *a.* : محدود ؛ معین ؛ ممیز ؛ تعینات ؛ ( ریاضی ) مقطعات -

**determinately**, *adv.* : محدود طور سے ؛ معین طور پر -

**determinateness**, *n.* : محدودیت؛ تعین -

**Determination**, *n.* : (۱) ( قانون ) حق ملکیت کا ساقط ہوجانا- (۲) مباحثے کا تصفیہ ؛ بحث کا نتیجہ - (۳) عدالت کا فیصلہ ؛ سزا کا حکم - (۴) ( تاریخ یا وقت کا ) تعین- (۵) حدبندی تحدید ؛ تعین حدود ؛ تعریف - (۶) رقم کی صحیح تشخیص - (۷) رجحان ؛ میلان - (۸) مصمم ارادہ ؛ عزم ؛ فیصلہ - (۹) استقلال ؛ ثابت قدمی -

*d. of blood to* some part : دوران خون کا میلان -

**Determinative**, *a. & n.* : (۱) سمت معین کرنے والی - (۲) تعینی ؛ توصیفی -

**Determine**, *v. t. & i.* : (۱) ( قانون ) ( حق ملکیت ) ختم کردینا یا ہوجانا - (۲) محدود کرنا ؛ معین کرنا ؛ تعریف کرنا - (۳) ( تاریخ یا وقت ) مقرر کرنا ؛ ٹھیرانا ؛ تعین کرنا - (۴) طے کرنا ؛ فیصل کرنا ؛ ( جھگڑا ) چکانا ؛ نتیجے پر پہنچنا؛ فیصلہ کرنا ؛ تجویز سنانا - (۵) بنائے تعین ہونا - (۶) تعین کرنا ؛ تشخیص کرنا - (۷) راہ پر لگانا ؛ مقصد کا تعین کرنا ؛ کسی خاص رخ پر چلانا - (۸) ( کسی شخص کو کسی کام پر ) آمادہ کرنا - (۹) مصمم ارادہ کرنا ؛ ٹھان لینا -

**determinable**, *a.* : تعین کے قابل ؛ حدبندی کے قابل ؛ فیصلہ پذیر -

**Determined**, *a.* : (۱) محدود ؛ معین ؛ مقرر ؛ طے شدہ - (۲) مستقل ؛ مصمم ؛ مضبوط ؛ ثابت قدم ؛ اٹل -

**Determinism**, *n.* : جبریت ؛ عقیدۂ جبر ( یہ عقیدہ کہ انسان فاعل مختار نہیں بلکہ اُس کا ارادہ خارجی قوتوں کا پابند ہے ) -

**determinist**, *n. & a.* : عقیدۂ جبری کا پیرو ؛ جبری -

**deterministic**, *a.* : عقیدۂ جبر سے متعلق ؛ جبری -

**Detersive**, *a. & n.* : صاف کرنے والا ؛ مصفی -

**Detest**, *v. t* : بے حد نفرت کرنا -

**detestable**, *a.* : قابل نفرت ؛ قابل تنفر -

**detestableness**, *n.* : قابل تنفر ہونا ؛ نفرت انگیزی -

**detestably**, *adv.* : قابل نفرت طریقے سے ؛ نفرت انگیز طور سے -

**Detestation**, *n.* : (۱) بے حد نفرت ؛ تنفر - (۲) قابل تنفر شخص یا چیز -

**Dethrone**, *v. t.* : (۱) تخت سے اُتارنا ؛ معزول کرنا - (۲) زور توڑنا -

**dethronement**, *n.* : (۱) معزولی ؛ تخت سے اُتارا جانا - (۲) زور ٹوٹنا ؛ زوال حکومت یا اقتدار -

**Detinue**, *n.*, *action of d.* : ( قانون ) مال کو قرضۂ ناجائز سے چھڑانے کی نالش -

**Detonate** ( or de- ), *v. t. & i.* : ( زور سے ) پھٹنا یا پھٹنے کا باعث ہونا ؛ داغنا ؛ دھماکے کے ساتھ اُڑانا -

**detonation**, *n.* : ( زور سے ) پھٹنا -

**detonative**, *a.* : ( زور سے ) پھٹنے والا -

**Detonator**, *n.* : (۱) پھٹنے والا مادہ ( بم کا گولا وغیرہ ) - (۲) ( ریلوے ) کہر سگنل ( وہ گولا جو کہر کے وقت سگنل کے طور پر داغا جاتا ہے ) -

**Detour** ( ditoor ), **Detour**, *n.* : اصل رستے سے ہٹنا؛ پھیر ؛ چکر ؛ پھیر کا رستہ ؛ چکر کا رستہ -

**Detract**, *v. t. & i.* : (۱)گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ نکالنا - (۲) بدنام کرنا ؛ بدگوئی کرنا ؛ قدر گھٹانا ؛ عزت گھٹانا -

**detraction**, *n.* : (۱) کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ نکالنا - (۲) بدگوئی-

**detractive**, *a.* : کم کرنے والا وغیرہ ؛ بدنام کن -

**detractor**, *n.* : (۱) کم کرنے والا ؛ گھٹانے والا وغیرہ - (۲) بدنام کرنے والا ؛ بدگو -

**Detrain**, *v. t. & i.* : ریل سے اُترنا یا اُتارنا -

**Detriment**, *n.* : نقصان ؛ ضرر ؛ مضرت -

**Detrimental**, *a. & n.* : (۱) نقصان دہ ؛ ضرر رساں ؛ مضرت رساں - (۲) ( عامیانہ ) وہ دعوے دار جس کا دعویٰ اکھڑتا ہو ( جیسے چھوٹا بھائی )

**detrimentally**, *adv.* : نقصان دہ طور پر ؛ ضرر رساں طریقے سے -

**Detrited**, *a.* : ( ارضیات ) ریگ یا کنکر کی ساخت کا -

**Detrition**, *n.* : رگڑ سے گِھس جانا -

**Detritus**, *n.* : (۱) گھسنے کے عمل سے جو مادہ پیدا ہو؛ مثلاً ریگ یا کنکر - (۲) کوڑا کرکٹ -

**detrital**, *a.* : ریگ یا کنکر سے متعلق ؛ ریتیلا؛ کنکریلا -

*de trop* ( de tro ), *pred. a.* : ناگوار ؛ بار خاطر ؛ مخل -

**Deuce**, *n.* : (۱) پانسے کا دُوا یا تاش کی دُکی - (۲) ( ٹینس ) وہ پوائنٹ جس کے بعد گیم کے دو متواتر پوائنٹ جیتنا ضروری ہے -

**Deuce**, *n.* : (۱) وبال ؛ بلا ؛ مصیبت ؛ شرارت - (۲) شیطان ؛ ابلیس-

*d. a bit* : مطلق نہیں -

*play the d. with* : ٹھکانے لگادینا ؛ غارت کردینا -

*the d. he is n't* : بھلا کوئی بات ہے کہ وہ نہ ہو -

*the d. is in it if I cannot* : میں یقیناً (یہ) کرسکتا ہوں -

*there will be the d. to pay* : اس کی سزا بھگتنا پڑیگی ؛ ( یہ حرکت ) رنگ لائے گی ۔

**Deuced** ( du-, doo- ) *a. & adv.*, **Deucedly**, *adv.* : کم بخت ۔ (۲) بے حد ؛ سخت ۔

*deus ex machina* ( -k- ), *n.* : بروقت غیبی تائید ؛ مداخلت غیبی ؛ لطیفۂ غیبی ( خاص کر ناول یا ڈراما میں ) ۔

*Deus misereatur* ( -zeri- ), *n.* : وہ مناجات جو ان الفاظ سے شروع ہوتی ھے : " بارالٰہا رحم کر "۔

**Deuteragonist** ( also -ago- ), *n.* : ( ڈراما ) وہ کریکٹر جو ہیرو سے دوسرے درجے پر ھو ۔

**Deutero-** : ( ترکیبی جز جو یونانی لفظ *deuteros* " دوم " سے ماخوذ ھے )

*d. -canonical* : بائبل کے اُن حصوں سے متعلق جن کی اصلیت پہلے مشتبہ تھی ' آگے چل کر تسلیم کی گئی ۔

*deuterogamy* : عقد ثانی

**Deuteronomist**, *n.* : توریت کی پانچویں کتاب کا مصنف یا مولف ۔

**Deuteronomy** ( also du- ), *n.* : توریت کی پانچویں کتاب ۔

**Deuteronomic(al)**, *aa.* : کتاب مذکور سے متعلق ۔

**Deutzia** (du-, doi- ), *n.* : ایک جھاڑی جس کے پھول سفید ہوتے ھیں ۔

**Deux- temps**, *n.* : ناچ کی ایک قسم ۔

**Devastate**, *v. t.* : برباد کرنا ؛ اُجاڑنا ؛ ویران کرنا ؛ لوٹنا ؛ غارت کرنا ۔

**devastation**, *n.* : بربادی ؛ ویرانی ؛ لوٹ ؛ غارت ؛ تاراج ۔

**devastator**, *n.* : برباد کنندہ ؛ اُجاڑنے والا ؛ لوٹنے والا ؛ غارت گر ۔

**Develop**, *v. t. & i.* : (۱) منکشف کرنا یا ھونا ؛ کھولنا ؛ افشا کرنا ؛ ظاھر کرنا ؛ قوۃ سے فعل میں آنا یا لانا ۔ (۲) ( فوج ) حملے کی ابتدا کرنا ۔ (۳) بڑھنا ؛ بڑھانا ؛ پختگی یا تکمیل کو پہنچنا یا پہنچانا ؛ نشو و نما پانا یا دینا ؛ منظم ھونا یا کرنا ۔ (۴) ( عکسی مصوری ) ( فلم وغیرہ کو ) خاص کیمیاوی مسالے سے دھونا تا کہ تصویر نظر آئے ۔ (۵) ترقی کرنا ۔ (۶) شوق ھو جانا ؛ عادت پڑجانا ۔

**developable**, *a.* : انکشاف پذیر ؛ قابل تکمیل ؛ ترقی کے قابل وغیرہ

**developer**, *n.* : انکشاف کرنے والا ؛ ظاھر کرنے والا ؛ تکمیل کرنے والا ؛ ترقی دینے والا ۔

**Development**, *n.* : (۱) تدریجی انکشاف یا تفصیل ۔ (۲) بڑھنا ؛ ترقی ؛ نمو ۔ (۳) ارتقا ؛ نشو و نما ۔ (۴) تکمیل ؛ پختگی ؛ بالیدگی ۔ (۵) ترقی کا درجہ ۔ (۶) نتیجہ ۔ (۷) منظم تر شکل ؛ مکمل تر صورت ۔ (۸) ( فلم وغیرہ کو ) خاص کیمیاوی مسالے سے دھونا تا کہ تصویر نظر آئے ۔

*D. Commission* : وہ کمیشن جو انگلستان میں ۱۹۰۹ ع میں اس غرض سے قائم کیا گیا کہ زراعت اور صنعت و حرفت کو ترقی دے ۔

**Developmental**, *a.* : (۱) ترقی یا نمو کے متعلق ۔ (۲) ارتقا یا نشو و نما سے متعلق ۔

**developmentally**, *adv.* : ترقی یا نمو کے اعتبار سے ۔

**Deviate**, *v. i.* : منحرف ھونا ؛ ھٹنا ؛ تجاوز کرنا ؛ شاھراہ کو چھوڑنا ۔

**Deviation**, *n.* : (۱) انحراف ؛ تجاوز ؛ کج روی ۔ (۲) قطب نما کی سوئی کا انحراف ۔ (۳) شعاع محوری کا انحراف معمولی حالت سے

**Device**, *n.* : (۱) ساخت ؛ ترکیب ؛ بناوٹ ؛ وضع ؛ صورت ؛ شکل (متروک : نادر یا عجیب طرح کی چیزیں ) ۔ (۲) ( صیغۂ جمع ) خوشی ؛ مرضی ۔ (۳) تدبیر ؛ تجویز ؛ منصوبہ ؛ ترکیب ؛ چال ؛ داؤ ۔ (۴) آلہ ؛ ایجاد ؛ صنعت ؛ ترکیب ۔ (۵) نقشہ ؛ خاکہ ؛ تصویر ؛ شکل ۔ (۶) نشان ؛ ( نقابت ) مارکا ؛ سردار یا رئیس کا امتیازی نشان ۔ (۷) کتبہ ۔

**Devil** ( -vl ), *n.*, *the D.* : (۱) شیطان ؛ ابلیس ؛ عزازیل ۔ (۲) بت پرستوں کا دیوتا ۔ (۳) بھوت ؛ پریت ؛ آسیب ؛ خناس ۔ (۴) خبیث روح ۔ (۵) بد معاش ؛ ظالم ؛ خونخوار ؛ بد ذات ۔ (۶) شوخ ؛ چالاک ؛ عیار ؛ خود رائے ؛ خود سر ؛ ضدی ؛ ھٹیلا ۔ (۷) بدنصیب ؛ بد قسمت ؛ بد بخت ؛ غریب ؛ دکھیا ۔ (۸) عیبی جانور ؛ شریر جانور ۔ (۹) چھوٹا ( جونیر ) وکیل جو کسی بڑے وکیل کی نگرانی میں سارا محنت کا کام کرتا ھے ۔ (۱۰) کرائے کا ٹٹو ؛ وہ شخص جو کرائے پر تصنیف وتالیف کرتاھے جسے دوسرے اپنے نام سے چھپواتے ھیں ۔ (۱۱) بری عادت یا گناہ جو شیطان کی طرح پیچھے پڑجائے ؛ بھوت ۔ (۱۲) جنگ جوئی ؛ جرأت ؛ جیوٹ ۔ (۱۳) جانوروں اور پرندوں کی قسمیں ؛ ایک قسم کی آدھی بازی ؛ مختلف اوزان کا نام ۔ (۱۴) چٹپٹا کھانا ؛ مسالے دار کھانا ۔

*d. a one* : ایک بھی نہیں ؛ کوئی بھی نہیں ۔

*D. -dodger* : پادری ؛ واعظ ۔

*d. -fish* : مچھلی کی قسمیں

*d. -may-care* : بے پروا ؛ لاأبالی ؛ وارستہ مزاج ۔

*d. on two sticks* : ایک کھیل کا نام ۔

*devil's* : بعض پودوں کے نام کے شروع میں آتا ھے ۔

*d.'s advocate, -acy* : عیب جو ؛ نکتہ چین ۔

*d.'s bedpost* : ( تاش کی اصطلاح ) پھول کا چوا ۔

*d.'s bit* : ایک طرح کی جھاڑی جس کے پھول سنقی سے مشابہ ہوتے ھیں ۔

*d.'s bones* : پا سے ؛ کعبتین ۔

*d.'s books* : تاش کے پتے ۔

*d.'s coach-horse* : بڑا گبریلا ۔

*d.'s dust* : پرانے کپڑے کے سوت سے بنے ہوئے کپڑے ۔

*dd. -on-horseback* : دیکھو ANGEL ۔

*D.'s Own* : volunteers کی پیدل فوج نمبر ۸۸ ۔

*d.'s tattoo* : دیکھو TATTOO ۔

*d. take the hindmost* : جو پیچھے رہ جائے وہ جہنم میں جائے ۔

*a d. of a —* : برا ؛ غیر معمولی یا دل چسپ ( آدمی ) ؛ عجیب ( آدمی ) ۔

*between the d. & the deep sea* : ازین سو رانده و ازآن سو مانده ؛ نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن ۔

*give the d. his due* : دشمن کے ساتھ بھی انصاف کرو -
*go to the d.* : برباد ہونا ؛ تباہ ہونا ؛ دور ہو ؛ دفع ہو -
*is the d.* : عذاب جان یا مصیبت ہے -
*like the d.* : کمال مستعدی سے ؛ بے حد جوش و خروش سے -
*printer's d.* : مطبع کا ہرکارہ -
*talk of d. (& he will appear)* : شیطان کا ذکر کیا اور وہ آموجود ہوا -
*the d.* : جھنجھلاہٹ یا تعجب کا کلمہ -
*the d. among the tailors* : ہنگامہ ؛ ہڑبونگ -
*the d. & all* : دنیا بھر کی برائی یا بلا -
*the d. to pay* : آنے والی مصیبت -
**devildom**, *n.* : شیطانی حکومت ؛ شیطان کا راج -
**devilhood**, *n.* : شیطنت ؛ ابلیسیت ؛ طاغوتیت
**devilward(s)**, *adv.* : شیطان کی طرف

**Devil**, *v. i. & t.* ( -ll- ) : (۱) (چھوٹے وکیل کا) کسی بڑے کے لیے سارا محنت کا کام کرنا ؛ (کسی شخص کا) تصنیف و تالیف کا کام کرائے پر کرنا جسے دوسرے اپنے نام سے چھپوائیں - (۲) گرم مسالا ڈال کر بھوننا -

**Devilish**, *a.* ( -vil- ), & *adv.* ( -vl- ) : (۱) ابلیسانہ ؛ شیطانی ؛ شیطان کی طرح کا ؛ ملعون ؛ لعنتی ؛ قابل لعنت - (۲) سخت ؛ شدید -
**devilishly**, *adv.* : ابلیسانہ ؛ شیطان کی طرح سے ؛ شیطنت کے ساتھ
**devilishness**, *n.* : ابلیسیت ؛ شیطنت ؛ طاغوتیت -

**Devilism** ( -vil- ), *n.* : (۱) ابلیسیت ؛ شیطنت ؛ شیطانی حرکت - (۲) شیطان کی پوجا ؛ ابلیس پرستی -

**Devilment**, ( -vl- ), *n.* : (۱) شرارت ؛ وحشت ؛ شوریدہ سری - (۲) شیطانی شعبدہ ؛ نیرنگ -

**Devilry** ( -vl- ), **-try** *n.* : (۱) شیطانی فن ؛ جادو ؛ سحر - (۲) شیطان اور اُس کا ساز و سامان - (۳) بدذاتی ؛ بد معاشی ؛ بے رحمی ؛ خون خواری ؛ ظلم - (۴) شوخی ؛ شرارت ؛ طراری ؛ جرأت ؛ دلیری ؛ بے باکی - (۵) علم الشیاطین - (۶) شیاطین -

**Devious**, *a.* : (۱) دور افتادہ ؛ شاہ راہ سے الگ - (۲) پیچ دار ؛ چکر کا (رستہ) - (۳) کج راہ ؛ کج رو ؛ گم راہ -
**deviously**, *adv.* : پیچ دار رستے سے ؛ چکر سے ؛ کج روی سے -
**deviousness**, *n.* : پیچ دار ہونا ؛ کج روی ؛ گم راہی -

**Devise** ( -z ), *v. t. & n.* : (۱) (قانون) ترکے میں دینا ؛ وصیت کی رو سے دینا ؛ ہبہ کرنا یا مقرر کرنا - (۲) ہبہ بالوصیت - (۳) وصیت کا وہ حصہ جس کی رو سے ترکہ دیا جائے - (۴) تدبیر کرنا ؛ تجویز کرنا ؛ ترکیب نکالنا ؛ ایجاد کرنا ؛ منصوبہ ٹھیرانا ؛ سازش کرنا ؛ ترکیب سوچنا -
**devisable**, *a.* : تدبیر پذیر ؛ ایجاد پذیر -
**devisee**, *n.* : موصی لہ -
**deviser**, *n.* : منصوبہ ٹھیرانے والا ؛ تدبیر کرنے والا ؛ موجد وغیرہ -
**devisor**, *n.* : موصی ؛ وصیت کنندہ -

**Devitalize** *v. t.* : بے جان کرنا ؛ مردہ کرنا ؛ بے کار کردینا ؛ بے ست کردینا ؛ قوت زائل کردینا
**devitalization**, *n.* : بےجان کرنا ؛ بے کار کرنا ؛ ازالۂ قوت -

**Devitrify** *v. t.* : شفافی سے محروم کرنا (شیشے وغیرہ کو) ؛ بلور کی طرح غیر شفاف بنادینا ؛ زجاجیت زائل کردینا -
**devitrification**, *n.* : غیر شفاف بنانا ؛ ازالۂ زجاجیت -

**Devoid**, *a.* : محروم ؛ خالی -

**Devoir** (-vwar), *n.* : (۱) فرض ؛ فرض منصبی ؛ اپنی سی کوشش - (۲) (صیغۂ جمع) لوازم ادب -

**Devolute** ( -oot), *v. t.* : وراثتاً منتقل کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ سپرد کرنا -

**Devolution** (-loo-), *n.* : (۱) مختلف تبدیلیوں کے بعد کوئی خاص صورت اختیار کرنا - (۲) انتقال جایداد بطور ارث ؛ توارث - (۳) اُس حق کا جس سے فائدہ نہ اُٹھایا جائے مالک کی طرف منتقل ہونا - (۴) (حیات) تنزل ؛ انحطاط ؛ ضد ارتقا - (۵) تفویض اختیارات

**Devolve**, *v. t. & i.* : (۱) سونپنا ؛ سپرد کرنا ؛ سپرد ہونا ؛ تفویض کرنا یا ہونا ؛ عائد ہونا (فرض کا) ؛ ذمہ ہونا یا کرنا - (۲) وراثتاً منتقل ہونا ؛ ورثے میں ملنا -

**Devonian**, *a. & n.* : (۱) ڈیون شائر کا (باشندہ) - (۲) (ارضیات) چٹان کی وہ ساخت جو سلوریں چٹان سے اوپر اور زغالی چٹان سے نیچے ہوتی ہے -

**Devote**, *v. t.* : نذر کرنا ؛ مخصوص کرنا ؛ صرف کرنا ؛ وقف کرنا -
*d. to the flames* : نذر آتش کرنا ؛ آگ کے حوالے کرنا -
**devotement**, *n.* : نذر کرنا ؛ وقف کرنا ؛ حوالے کرنا وغیرہ -

**Devoted**, *a.* : (۱) نذر کیا ہوا ؛ وقف کیا ہوا ؛ نذر ؛ وقف - (۲) صادق ؛ مخلص ؛ جاں نثار - (۳) وقف فنا ؛ نذر ہلاکت -
**devotedly**, *adv.* : وفادارانہ ؛ صادقانہ ؛ مخلصانہ -

**Devotee**, *n.* : (۱) پرستار ؛ سچا طالب ؛ بھگت - (۲) عابد ؛ زاہد ؛ مرتاض -

**Devotion**, *n.* : (۱) دین داری ؛ پرہیز گاری ؛ زہد ؛ ریاضت - (۲) نذر کرنا ؛ وقف کرنا - (۳) عبادت ؛ پوجا ؛ پرستش ؛ (صیغۂ جمع) مخصوص مذہبی عبادت مثلاً نماز - (۴) جاں نثاری ؛ خلوص ؛ پرجوش عقیدت -
**devotional**, *a.* : دین دارانہ ؛ پرہیزگارانہ ؛ عبادت سے متعلق -
**devotionalism**, *n.* : پرہیزگاری کا عقیدہ ؛ ریاضت پسندی -
**devotionalist**, *n.* : پرہیزگاری کا عقیدہ رکھنے والا ؛ ریاضت پسند -
**devotionally**, *adv.* : دین داری سے ؛ پرہیزگاری سے -

**Devour** (-owr-), *v. t.* : (۱) کھاجانا ؛ کھالینا ؛ نگل جانا ؛ کھانا (جانوروں کا) - (۲) بے تحاشا کھانا ؛ مربھکے کی طرح کھانا - (۳) (بائبل) اُڑانا ؛ ضایع کرنا ؛ برباد کرنا ؛ تلف کرنا ؛ لوٹنا ؛ غارت کرنا - (۴) قتل کرنا ؛ ہلاک کرنا ؛ فنا کرنا - (۵) نگلنا - (۶) بےحد شوق سے دیکھنا ، سننا یا پڑھنا - (۷) مسلط ہونا ؛ چھاجانا (خوف ، فکر وغیرہ کا) -
*d. the way* : سرپٹ دوڑنا ؛ بہت تیز جانا -
**devouringly**, *adv.* : حریصانہ -

**Devout** ( -owt ), *a.* : (۱) پرہیز گار ؛ پارسا ؛ دین دار ؛ عبادت گذار ؛ خداپرست ؛ پرہیز گارانہ ؛ دین دارانہ - (۲) سچا ؛ صادق ؛ دلی ؛ مخلصانہ -

**devoutly**, *adv.* : پرہیزگارانہ ؛ دینداراانہ ؛ صادقانہ ؛ مخلصانہ -

**devoutness**, *n.* : پرہیزگاری ؛ دینداری ؛ خداپرستی ؛ پارسائی ؛ صدق ؛ خلوص ؛ سچائی -

**Dew**, *n.* : (۱) شبنم ؛ اوس - (۲) تازگی ؛ طراوت ؛ شگفتگی ؛ لطافت - (۳) قطرے ( آنسوؤں وغیرہ کے ) -

*dewberry* : BLACKBERRY کی ایک قسم -

*d.-claw* : ( بعض کتوں کے پانو میں ) ناخن جو اچھی طرح اُبھرا نہ ہو-

*d.-drop* : قطرۂ شبنم ؛ اوس کی بوند -

*d.-fall* : اوس گرنے کا وقت ؛ شام -

*d.-point* : حرارت کا وہ درجہ جس میں ہوا کی نمی اوس بن جاتی ھے -

*d.-rake* : گھاس کی سطح کو ھموار کرنے کا پنجہ -

*d.-ret* : ( سن کو ) اوس میں رکھہ کر نرم کرنا -

*d.-worm* : ایک بڑا کیڑا جو باغوں میں ہوتا ھے -

*mountain d.* : ناجائز طورپر کشید کی هوئی وسکی شراب -

**dewily**, *adv.* : شبنم کے طورپر ؛ تازگی یا طراوت سے -

**dewiness**, *n.* : شبنم آسا ہونا ؛ اوس سے تر ہونا ؛ تازگی ؛ طراوت -

**dewless**, *a.* : بےشبنم ؛ اوس سے خالی -

**dewy**, *a.* : شبنم کی طرح ؛ اوس سے تر ؛ تروتازہ -

**Dew**, *v. t. & i.* : (۱) ( اوس کا ) بننا یا گرنا - (۲) اوس سے بھگونا ؛ بھگونا ؛ تر کرنا ؛ نم کرنا -

**Dewlap**, *n.* : کھال جو بیل وغیرہ کے گلے سے لٹکتی رهتی ھے ؛ (مجازاً) غبغب -

**dewlapped**, *a.* : ( جانور ) جس کے گلے کی کھال لٹکتی ھو -

**Dexter**, *a.* : داھنا ؛ دایاں ؛ دست راست کا ؛ ( نقابت ) مارکے میں داھنی طرف یعنی دیکھنے والے کی بائیں جانب -

**Dexterity**, *n.* : (۱) کاریگری ؛ صفائی ؛ سبک دستی ؛ مہارت ؛ مشاقی ؛ ہنرمندی ؛ اُستادی - (۲) داھنے ھاتھہ سے کام لینا ( کھبے پن کا ضد ) -

**Dextrin**, *n.* : ( کیمیا ) لس‌دار مادہ جو کلپ سے حاصل ھوتا ھے ؛ ڈکسٹرین -

**Dextro-** : ( ترکیبی جز لاتینی *dexter* سے ماخوذ ) بمعنی راست یا سمت راست -

**Dextrose** *n.* : ( کیمیا ) شکر انگور - دیکھو GLUCOSE

**Dextrous** -ter-, *a.* : (۱) سبک دست ؛ مشاق ؛ ماھر ؛ منجھا ہؤا ؛ کاریگر ؛ استاد ؛ ھنرور ؛ چالاک دست - (۲) طباع ؛ ذھین ؛ تیز ؛ زیرک ؛ تیز فہم - (۳) سیدھے ھاتھہ سے کام لینے والا ( کھبے کا ضد ) -

**dextrously**, *adv.* : سبک دستی ، کاریگری ، ذھانت یا طباعی سے وغیرہ -

**Dey** (da), *n.* : ( تاریخی ) الجیر میں " ینی چری " دستے کا سردار ؛ طرابلس الغرب یا الجیر کا حاکم -

**D (h) ow** (dow), *n.* : (۱) دو سو ٹن کا اک مستولی جہاز جو بحر عرب میں چلتا ھے - (۲) عربی جہاز خصوصاً وہ جو مشرقی افریقہ کے غلاموں کی تجارت میں کام آتے تھے -

**D (h) urrie**, *n.* : دری -

**Di-**, *pref.* : ( لاتینی سابقہ - *dis* کی ایک شکل جو اب انگریزی میں متروک ھے اور جس کی جگہہ *dis-* یا *de-* آتا ھے - )

**Di-**, *pref.* : (سابقہ ، یونانی لفظ *di* " دو ، دھرا ، دونا " سے ماخوذ ، جو اکثر انگریزی لفظوں اور کیمیا کی اصطلاحوں میں آتا ھے -)

**Di-**, *pref.* : ( *Dia* کی ایک شکل جو حروف علت سے پہلے ) -

**Di** (a)-, *pref.* : ( یونانی سابقہ *dia* "آرپار ، پورے طورپر ، علحدہ" جو یونانی سے لیے ھوئے لفظوں نیز سائنس کی اِصطلاحوں میں آتا ھے - )

**Diabetes**, *n.* : ذیابیطس ؛ پیشاب میں شکر آنا -

**Diabetic**, *a. & n.* : ذیابیطس کا ؛ ذیابیطس کا مریض -

**Diablerie**(-ah-), *n.* : (۱) شیطان کا کام ؛ شیطانی کام - (۲) جادو ؛ سحر ؛ جادو گری ؛ سفلی عمل - (۳) وحشت ؛ شوریدہ سری ؛ اِنتہائی لاأبالی پن - (۴) بھوت پریت کے افسانے ( یا کہانیاں )

**Diabolic** (al), *aa.* : (۱) شیطان کا ؛ شیطان کے متعلق ؛ شیطانی ؛ شیطان کی طرح ؛ اِبلیسانہ - (۲) خبیثانہ ؛ ظالمانہ بے رحمانہ ؛ سفاکانہ -

**diabolically**, *adv.* :- شیطان کی طرح ؛ خباثت سے ؛ سفاکانہ

**Diabolism**, *n.* : (۱) سحر ؛ جادو ؛ جادوگری ؛ سفلی عمل - (۲) شیطنت ؛ شیطانی حرکت ؛ شیطانی کام - (۳) شیطان کا اعتقاد ؛ شیطان کی پرستش -

**Diabolize**, *v. t.* : شیطان بنانا ؛ شیطان قرار دینا -

**Diabolo** (or di-), *n.* : ایک کھیل جو دو نوکوں والے لٹو اور لکڑی سے کھیلتے ھیں -

**Diachylon**, -**chylum** (-k-), -**culum**, *n.* : مرداسنگ ؛ روغن زیتون اور پانی کا پھایا -

**Diaconal**, *a.* : منتظم کلیسا (deacon) کے متعلق -

**Diaconate** (-at), *n.* : (۱) منتظم کلیسا (deacon) کا عہدہ یا زمانۂ حکومت - (۲) منتظمان کلیسا کی جماعت -

**Diacritical**, *a.* : (۱) اِمتیازی ؛ ضمیز کرنے والا - (۲) جو اِمتیاز کرسکے -

*d. marks* : اِعراب یا ایسی علامتیں جن سے حرفوں کا تلفظ وغیرہ معلوم ھوسکے -

**Diactinic**, *a.* : شعاعوں کو وار پار گزارنے والا ؛ روشنی گذار -

**Diadelhpous**, *a.* : (نباتیات ) دوبندی ؛ دُبندی -

**Diadem**, *n.* : (۱) تاج ؛ افسر ؛ کلاہ شاھی ؛ دیہیم ؛ مکٹ - (۲) پھولوں کا مکٹ - (۳) شاھی ؛ بادشاھی ؛ سلطنت ؛ فرمانروائی - (۴) شوکت ؛ عظمت ؛ جلال ؛ طرۂ اِمتیاز -

**diademed**, *a.* : تاج‌دار ؛ تاج پوش ؛ صاحب دیہیم -

**Diaeresis**( dier- ), *n.* (pl.-*eses*): دو متصل حروف علت میں سے دوسرے پر وہ علامت جس سے معلوم ھو کہ دونوں کا تلفظ الگ الگ کرنا چاھیے - جیسے *aërate* میں -

**Diagnose** (-z), *v. t.* : (مرض ) تشخیص کرنا ؛ شناخت کرنا یا پہچاننا ؛ علامات سے دریافت کرنا (بیماری) -

**Dignosis**, *n.* ( pl.-*oses*) : (۱) تشخیص ؛ بیان تشخیص -

(۲) اِنسان کی ماہیت کی تشخیص ؛ نوعی تقسیم یا ترتیب -

**Diagnostic**, *a.* & *n.* : (۱) تشخیص کا ؛ تشخیص سے متعلق ؛ تشخیص میں مدد دینے والی ؛ ممد تشخیص - (۲) علامت مرض ؛ علامت -

**diagnostically**, *adv.* : تشخیص کی رو سے -

**diagosntician**, *n.* : ماہر تشخیص

**diagnostics**, *n.* : فن تشخیص ( مرض ) -

**Diagonal**, *a.* & *n.* : (۱) قطر ؛ وتر ؛ وتر سے متعلق ؛ وتری - (۲) ترچھا یا آڑا ؛ زاویۂ قائمہ سے منحرف -

**diagonally**, *adv.* : وتراً ؛ قطراً ؛ ترچھا ؛ آڑا -

**Diagram**, *n.* : (۱) ( ہندسہ ) شکل - (۲) خاکہ ؛ نقشہ - (۳) علامات یا خطوط کے ذریعے سے اظہار ( کسی عمل یا کسی قوت کا ) -

**diagrammatic**, *a.* : شکل کا ؛ شکل سے متعلق -

**diagrammatically**, *adv.* شکل یا نقشے کے ذریعے سے -

**diagrammatize**, *v. t.* : شکل یا نقشہ بنانا ؛ شکل یا نقشے سے سمجھانا -

**Diagraph**, *n.* : نقشے کو بڑا کرنے یا اُبھرے حصے کو کھینچنے کا آلہ -

**Dial**, *n.* & *v. t.* (-l l-): (۱) دھوپ گھڑی - (۲) گھڑی کا چہرہ (۳) بھاپ یا گیس کا مقیاس - (۴) ( بھاپ کے مقیاس سے ) ناپنا یا ظاہر ہونا -

**Dialect**, *n.* : (۱) زبان ( مخصوص طبقے یا مقام کی ) ؛ بولی ؛ محاورہ ؛ بھاکھا ؛ مقامی زبان - (۲) زبان کی شاخ یا فرع ؛ فرعی زبان -

**dialectal**, *a.* : مقامی زبان یا فرعی زبان سے متعلق -

**dialectally**, *adv.* : مقامی محاورے کے لحاظ سے ؛ مقامی زبان کے اعتبار سے -

**dialectologist**, *n.* : مقامی محاورات کا ماہر ؛ زباں داں -

**dialectology** *n.* : مخصوص محاورات کا علم ؛ زباں دانی -

**Dialectic**, *n.* ( often in pl. ) : (۱) علم کلام ؛ منطقی بحث ؛ مناظرۂ منطقی - (۲) ( فلسفۂ جدید ) تنقید مابعد الطبیعیات ؛ مابعد الطبیعی مسائل کے نقیضوں کی بحث -

**dialectician**, *n.* : منطقی ؛ ماہرِکلام ؛ ماہرِتنقید مابعدالطبیعیات -

**Dialectic**, *a.* & *n.* : (۱) منطقی ؛ منطق کا ؛ بحث کا ؛ علم کلام سے متعلق - (۲) استدلالی ؛ منطقی مناظرے میں ماہر- (۳) مقامی بولی کا ؛ مقامی یا فرعی زبان سے متعلق -

**Dialectical**, *a.* : (۱) منطقی ؛ منطقی مناظر سے متعلق (۲) مقامی بولی کا ؛ مقامی یا فرعی زبان سے متعلق - (۳) تنقید مابعد الطبیعیات سے متعلق -

**dialectically**, *adv.* : منطق کی روسے ؛ مقامی یا فرعی زبان کی روسے ؛ تنقید مابعدالطبیعیات کی رو سے -

**Dialogic** (-j-), *a.* : مکالمے کا ؛ مکالمے میں -

**Dialogist** (-j-), *n.* : مکالمہ کرنے والا ؛ گفتگو کرنے والا ؛ مکالمہ نویس ؛ مکالمے کا مصنف -

**Dialogue** (-og), *n.* : (۱) مکالمہ ؛ گفتگو - (۲) تصنیف بہ شکل مکالمہ ؛ مکالمہ نویسی - (۳) ناول کے مکالمے کا حصہ -

**dialogue-wise**, *adv.* : گفتگو یا مکالمے کے طور پر ؛ مکالمے کی شکل میں -

**Dialysis**, *n.* ( pl.-yses ) : باریک چادر میں چھان کر اجزا کا جدا کرنا -

**dialyse** (-z), *v. t.*: ( چھان کر اجزا کو ) الگ الگ کرنا -

**Dialytic**, *a.* : ( کیمیا ) طریقۂ مذکور سے یا اُس کے متعلق -

**Diamagnetic**, *a.* & *n.* : (۱) " کم مقناطیسی " - (۲) " کم مقناطیسی " اجسام سے متعلق ؛ " کم مقناطیسیت " سے متعلق - (۳) کم مقناطیسی مادہ یا چیز -

**diamagnetically**, *adv.* : " کم مقناطیسیت " سے -

**diamagnetize**, *v. t.* : " کم مقناطیسی " بنانا -

**Diamagnetism**, *n.* : (۱) " کم مقناطیسیت " - (۲) علم مقناطیس کا وہ شعبہ جس میں " کم مقناطیسیت " سے بحث ہو -

*diamante*, *a.* & *n.* : جس پر بلورے کے ریزے بکھرے ہوں ؛ بلورے کے ریزوں سے چمکتا ( ہوا ) -

**Diamantiferous**, *a.* : الماس خیز ؛ ہیرا پیدا کرنے والا -

**Diameter**, *n.* : (۱) قطر ؛ موٹائی ؛ موٹان ؛ دل ؛ عرض (۲) ( عدسے کی ) قوت تکبیر ( magnification ) کی اکائی -

**diametral**, *a.* : قطری ؛ قطر سے متعلق ؛ عرض یا دل سے متعلق -

**diametrally**, *adv.* : قطر کے لحاظ سے ؛ عرضاً ؛ دل میں -

**Diametrical**, *a.* : (۱) قطری ؛ قطر سے متعلق ؛ قطر میں - (۲) ( اختلاف یا مخالفت ) کلی ؛ قطعی ؛ بالکل -

**diametrically**, *adv.* : قطراً ؛ قطعاً ؛ بالکل -

**Diamond**, *n.*, *a.*, & *v. t.* : (۱) الماس ؛ ہیرا - (۲) چمک دار ذرہ یا نقطہ - (۳) قلم الماس - (۴) ( ہندسہ ) شکل جو قطعۂ الماس سے مشابہ ہو ؛ معیّن - (۵) ( تاش ) اینٹ کا پتا - (۶) طباعت کا ایک چھوٹا ٹائپ - (۷) ہیرے کا ؛ ہیرا جڑا ؛ الماس- (۸) معین نما ؛ معین کی شکل کا - (۹) ہیروں سے یا شبنم کے قطروں سے آراستہ کرنا -

*d.-back* : ایک قسم کا پتنگا ؛ ایک قسم کا کچھوا -

*d. cement* : ہیرے جڑنے کا مسالا -

*d. cut d.* : لوہے کو لوہا کاٹتا ھے -

*d. -drill* : برما ، جس کی نوک ہیرے کی ہو -

*d. -field* : خطۂ الماس ؛ رقبۂ الماس خیز -

*d. -panes* : کھڑکی کے معین نما شیشے -

*d. -point* : ہیرے کی نوک کی چھینی -

*d. -snake* : ایک قسم کا سانپ جو آسٹریلیا اور تسمانیا میں پایا جاتا ھے -

*d. wedding* : شادی کے ساٹھویں سال کا جشن -

*black d.* : (۱) سیاہ رنگ کا قیمتی پتھر جو برازیل میں پیدا ہوتا ھے - (۲) کوئلا -

*Bristol, Cornish, d.* : بلورے نما پتھر کی قسمیں -

*rough d.* : (۱) ناتراشیدہ ہیرا - (۲) ( مجازاً ) ایسا شخص جو جوہر قابل رکھتا ہو مگر اُس میں شایستہ اطوار نہ ہوں -

**diamondiferous**, *a.* :- الماس خیز ؛ الماس پیدا کرنے والی -

**diamond - wise**, *adv.* : الماس کے طور پر ؛ ہیرے کی طرح سے -

**Diana**, *n.* : (۱) شهسوار عورت ؛ وہ عورت جسے شکار کا شوق هو - (۲) وہ عورت جو شادی کرنے کے خلاف هو -

**Diapason** ( -*zn* ) *n.* : (۱) متعدد سروں کا هم آهنگ مجموعہ - (۲) سر ؛ نغمہ ؛ هم آهنگ نغموں کی گرج ؛ رس نغمہ - (۳) آواز یا ساز کی پهنچ - (۴) دائرہ ؛ حلقۂ اثر ؛ إحاطہ - (۵) سر کے إمتداد کا مقرر معیار -

*open, close or stopped d.* : ارغنون ( باجے ) کے دو خاص پردے -

**Diaper**, *n.*, & *v. t.* : (۱) ایک قسم کا سوتی کپڑا جس پر چھوٹے چھوٹے ماهی پشت چوخانے بنے هوتے هیں - (۲) ایسے کپڑے کا رومال شیرخوار بچوں کے لیے - (۳) ایک قسم کا تولیا - (۴) دیوار وغیرہ پر ماهی پشت جال کی نقاشی - (۶) ( دیوار وغیرہ کو ) ماهی پشت کے نقش و نگار سے سجانا -

**Diaphanous**, *a.* : صاف ؛ شفاف -

**Diaphoretic**, *a.* & *n.* : پسینا لانے والی ( دوا ) ؛ معرق -

**Diaphragm** ( -**am** ), *n.* : (۱) پردۂ شکم - (۲) ( علم مناظر و مرایا ) پردہ یا جھلی ؛ موٹا گردہ جس میں مدور سوراخ هوں -

**diaphragmatic** ( -**gm**- ), *a.* : پردۂ شکم سے متعلق ؛ پردے یا جھلی کا -

**Diarchy** ( -ki ), **Dy-**, *n.* : دو عملی -

**Diarist**, *n.* : روزنامچہ رکھنے والا ؛ روزنامچہ نویس -

**diaristic**, *a.* : روزنامچہ نویسی سے متعلق -

**Diarize**, *v. i.*, & *t.* : روزنامچہ رکھنا ؛ روزنامچے میں درج کرنا -

**Diarrhoea** ( diarea ), *n.* : تخمہ ؛ إسهال ؛ پیٹ چلنا -

**diarrhoeal, diarrhoeic**, *aa.* : إسهالی -

**Diary**, *n.* : (۱) روزنامچہ ؛ روز نامہ - (۲) روزنامچے کی بیاض - (۳) تقویم یا جنتری جس میں روز نامچے کا خانہ هو -

**diarial**, *a.* : روز نامچے کا ؛ روزنامچے سے متعلق -

**Diastase**, *n.* : ایک قسم کا خمیرہ جو نشاستے کو شکر میں تبدیل کر دیتا هے ؛ ڈائستاس -

**diastatic, -asic**, *aa.* : ڈائستاسی -

**Diastole**, *n.* : دل یا شریان کا پھیلنا -

*systole & d.* : پھیلنا اور سمٹنا ؛ ( مجازاً ) عمل اور رد عمل ؛ نشیب و فراز -

**Diatessaron**, *n.* : اناجیل اربعہ کا إتفاق ؛ چاروں انجیلوں میں اتفاق -

**Diathermancy**, *n.* : ( طبیعیات ) حرگذاری -

**diathermanous, diathermic**, *aa.* : حرگذار -

**Diathesis**, *n.* ( med.; pl.-*eses* ) : خلقی إستعداد -

**Diatom**, *n.* : ایک قسم کا (خوردبین سے نظرآنیوالا ) صوت البحر ؛ *Diatoma* ڈیاٹم -

**diatomaceous**, *a.* : جس میں ڈیاٹم هو -

**Diatomic**, *a.* : ( کیمیا ) (۱) جو دو جوهر فرد پر مشتمل هو ؛ دو جوهری - (۲) جس میں هائڈروجن کے دو بدل پذیر جوهرشامل هوں -

**Diatonic**, *a.* : ( موسیقی ) (۱) ( سرگم ) جس میں پورے آٹھہ سرهوں ؛ اٹھہ سرا - (۲) اٹھہ سرے سرگم کا نغمہ -

**Diatribe**, *n.* : تلخ تنقید ؛ مطالفانہ تنقید ؛ هجو تبیح ؛ ملاحی ؛ گالیوں کی بوچھار ؛ زهر اُگلنا ؛ شتم آمیز تقریر -

**Dib**, *v. i.* : دیکھو DAP -

**Diabasic**, *a.* : (کیمیا ) دُباسا -

**Dibber**, *n.* : ایک آلہ جس سے زمین میں بیج کے لیے سوراخ کرتے هیں ؛ ایک قسم کا سبل -

**Dibble**, *n.*, *v. t.* & *i.* : (۱) ایک قسم کی کدالی - (۲) ( زمین‌کو ) سبل سے تیار کرنا - (۳) ( مذکورہ طریقے سے ) بونا یا درخت لگانا -

**Dibs**, *n. pl.* : (۱) بھیڑ کے پائے کی هڈیاں جن سے بچے کھیلا کرتے هیں - (۲) یہ کھیل ؛ دھات وغیرہ کی چھوٹی گٹیاں جو شمار کی غرض سے تاش کے بعض کھیلوں میں إستعمال هوتی هیں - (۳) ( عامیانہ ) روپیہ ؛ زر -

**Dicast, Dicastery**, *nn.* : ( یونان قدیم ) ( رکن ) اتھینی پنچایت (کا) جو مقدمے میں رائے بھی دیتی تھی اور سزا بھی تجویز کرتی تھی -

**Dice**, *n. pl.* : دیکھو DIE -

**Dice**, *v. i.* & *t.* : (۱) پاسے سے جوا کھیلنا - (۲) جوے میں اُڑا دینا - (۲) بساط بنانا ؛ خانے بنانا

**dicer**, *n.* : جواری ؛ پھڑباز -

**Dice-box**, *n.* : ریت گھڑی کی شکل کی ایک ڈبیا جس میں پاسے رکھہ کر پھینکتے هیں -

*d. insulator* : چینی کا ٹکڑا جو برقی تار کو سہارے رهتا هے -

**Dichlamydeous**, *a.* : ( نباتیات ) دوحول ؛ حولینیہ ؛ دوحولیہ -

**Dichogamous**, ( -k- ), *a.* : ( نباتیات ) دوزمانی -

**Dichotomy** ( -k- ). *n.* : (۱) دوپر تقسیم ؛ تقسیم بین الاثنین - (۲) دوقسموں میں تقسیم ؛ دو قسمی هونا - (۳) ( نباتیات و حیوانیات ) دوشاخہ مکرر هونا -

**dichotomic**, *a* : دوقسمی ؛ دوشاخہ مکرر -

**dichotomize**, *v. t.* & *i.* : دو پر تقسیم کرنا یا هونا -

**dichotomous**, *a.* : دوقسمی ؛ دوشاخہ مکرر -

**dichotomously**, *adv.* : تقسیم بین‌الاثنین کی رو سے -

**Dichroic**, *a.* : ( بلورہ ) جس میں دو رنگ نظر آئیں ؛ دو رنگ نما -

**Dichromatic**, *a.* : دورنگا -

**Dichromic**, *a.* : جس کو صرف دو رنگ نظر آئیں -

**Dick**, *n.* : ( سوقیانہ ) قسم -

*take one's d. that or to it.* : قسم کھانا ؛ وثوق سے کہنا

**Dickens**, *n.* : ( روزمرہ ) شیطان ؛ إبلیس -

**Dicker**, *n.* : ( تجارت ) آدھی کوڑی ؛ دس ( خاص کر جانوروں کی کھالوں کے لیے ) -

**Dicker**, *v. i.* : ( ممالک متحدۂ امریکا ) مبادلے کی تجارت کرنا ؛ چکانا ؛ مول تول کرنا -

**Dicky,-ey**, *n.* : (۱) ( روزمرہ ، سوقیانہ ) گدھا ؛ خر - (۲) چھوٹی چڑیا - (۳) قمیص کا بر یا سامنے کا حصہ جو الگ سے لگالیا جاتا هے - (۴) بچوں کا ایپرن ( بے آستیں کا کرتا ) - (۵) کوچ بکس - (۶) گاڑی کے پیچھے نوکر کی نشست

**Dicky**, *a.* : ( سوقیانہ ) ٹوٹا پھوٹا ؛ سڑا ( بوسیدہ ) -

**Dicotyledon**. *n.* : دوبیولا ؛ دودالا ( پودا ) - دیکھو COTYLEDON

**dicotyledonous**, *a.* : دودالا ؛ دودلا ؛ دُدالی -

**Dictaphone**, *n.* : املا گیر آلہ ؛ وہ آلہ جس میں تقریر محفوظ رھے اور بعد میں ٹائپ کی جاسکے -

**Dictate**, *n.* : ( اکثر جمع ) حکم ؛ فرمان ؛ اِرشاد ؛ ھدایت

**Dictate**, *v, t. & i.* : (۱) اِملا بولنا ؛ اِملا لکھانا ؛ ( عبارت ) لکھانا - (۲) حکم دینا ؛ ھدایت کرنا ؛ من مانی شرطیں کرنا- (۳) حکم چلانا ؛ نادری حکم دینا -

**dictation**, *n.* : اِملا ؛ حکم ؛ فرمان ؛ نادری حکم -

**Dictator**, *n.* : (۱) ( سلطنت کا ) حاکم مطلق ؛ مختار کل - (۲) ( عام ) سکہ چلانے والا ؛ فرماں روا - (۳) اِملابولنے والا ؛ اِملا لکھانے والا -

**dictatorship**, *n.* : حکومت مطلق ؛ اِختیار کلی ؛ فرماں روائی -

**dictatress**, *n.* : اِسم مونث ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Dictatorial**, *a.* : حاکم مطلق کا یا اُس سے متعلق ؛ تحکمانہ ؛ مستبدانہ ؛ استبدادی -

**dictatorially**, *adv.* : حاکم مطلق کی طرح ؛ تحکمانہ ؛ مستبدانہ -

**Diction**, *n.* : الفاظ کا انتخاب اور صحیح استعمال؛ بندش؛ طرز تحریر-

**Dictionary**, *n.* : لغت ؛ فرھنگ ؛ قاموس -

*d. style* : لغت کی زبان ؛ قاموسی زبان ؛ مولویانہ اسلوب بیان -

*walking* or *living d.* : مجسم لغت یا زندہ لغت ؛ وسیع معلومات رکھنے والا -

**Dictum**, *n.* (pl.- *a,-ums*) : (۱) قول ؛ ملفوظہ – (۲) ( قانون ) حاکم عدالت کی رائے ( جو قانونی حیثیت نہ رکھتی ھو ) - (۳) مشہور مقولہ ؛ مثل ؛ کہاوت –

**Did** : دیکھو DO-

**Didactic**, ( or di-) . *a.* : (۱) نصیحت آمیز ؛ پند آمیز (۲) ناصحانہ ؛ معلمانہ -

**didactically**, *adv.* : نصیحت آمیزی سے ؛ ناصحانہ -

**didacticism**, *n.* : معلمانہ یا ناصحانہ طرز -

**Didapper**, *n.* : ایک چھوٹا آبی پرند -

**Diddle**, *v. t.* : ( عامیانہ ) دھوکا دینا ؛ ٹھگنا -

**Didst** : DO کا ماضی ( واحد حاضر ) -

**Didymium**, *n.* : ( کیمیا ) ایک کمیاب دھات ؛ ڈیڈیمیم -

**Die**, *n.* (pl. *dice, dies*) : (۱) ( Dice ) پاسا ؛ کعب - (۲) ( تعمیر ) ( Dies ) ستون کی کرسی - (۳) ٹھپا -

*d.-sinker* : ٹھپا بنانے والا ؛ ٹھپے ساز -

*the d. is cast* : پاسا پڑگیا یعنی معاملہ اٹل ھے طے شدہ ھے

*upon the d.* : دانو پر ؛ خطرے میں -

**Die**, *v. i.* : (۱) مرنا ؛ فوت ھونا ؛ معدوم ھوجانا ؛ نیست نابود ھوجانا ؛ فنا ھوجانا ؛ ختم ہونا - (۲) ( بائبل ) بے موت مرنا ؛ موت کا سا دکھ سہنا ؛ روحانی حیثیت سے مردہ ھوجانا ؛ روح کا مرجانا -(۳) (پودوں وغیرہ کا) مرجھاجانا - (۴) بجھ جانا؛ گل ھوجانا ؛ مٹ جانا ؛ محوھوجانا ؛ غائب ھوجانا -

*d.-away* : مضمحل ؛ پست ؛ چراغ سحری -

*d. game* : بہادری سے جان دینا -

*d. hard* : مشکل سے جان دینا -

*d.-hard* : (۱) سخت جان - (۲) کٹر سیاسی لیڈر وغیرہ -

*D.-hards* : پیدلوں کی ستاونویں رجمنٹ ؛ پلٹن نمبر ۵۷ -

*d. in harness* : مرتے وقت تک کام کرتے رھنا -

*d. in last ditch* : مرتے دم تک حفاظت کرتے رھنا -

*d. in one's bed* : طبعی موت مرنا -

*d. in one's shoes* : ماراجانا -

*d. of laughing* : ہنستے ہنستے بے دم ھوجانا ( مجازاً ) –

*d. unto* : ( بائبل ) گناہ کے پنجے سے چھوٹنا -

*be dying for* : کسی آرزو میں مرنا ؛ حد سے زیادہ مشتاق ھونا-

*never say d.* : ھمت نہ ھارنا -

**Dielectric**, *a. & n.* : برق گذار -

*dies irae*, *n.* : (۵) روز جزا ؛ روز قیامت - (۲) لاتینی مناجات جو اِن الفاظ سے شروع ھوتی ھے -

*dies non*, *n.* : (۱) ( قانون ) وہ دن جس میں کوئی قانونی کارروئی نہ کی جاسکے ؛ تعطیل کا دن (۲) ( مجازاً ) وہ دن جو شمار نہ کیا جائے یا کام میں نہ لایا جائے -

**Diet**, *n.* : (۱) مجلس ؛ کانفرنس ؛ قومی مجلس ؛ بین الاقوامی کانفرنس - (۲) سلطنت کے مختلف طبقوں یا متفقہ ریاستوں کے نمائندوں کی مجلس -

**Diet** ( -et ), *n., & v. t.* : (۱) خور و نوش - (۲) مقررہ غذا؛ پرھیزی غذا - (۳) معمولی غذا - (۴) پرھیزی غذا اِستعمال کرانا ؛ مقررہ غذا دینا ( سزا کے طور پر ) -

**dietarian** (-ar-), *n.* : مقرر غذا کھانے والا ؛ پرھیزی غذا کا عادی -

**Dietary**, *n. & a.* : (۱) مقررہ غذا ؛ غذا کا یا غذا سے متعلق - (۲) ( شفاخانے یا محتاج خانے کی ) غذا کی مقدار یا نوعیت -

**Dietetic**, *a.* : غذا کا یا غذا سے متعلق -

**dietetically**, *adv.* : غذائیات کی رو سے -

**dietetics**, *n.* : غذائیات -

**Dif-**, *pref.* : ( لاتینی الفاظ میں *f* سے پہلے آتا ھے ) دیکھو DIS –

**Differ**, *v. i.* : (۱) مختلف ھونا - (۲) ممتاز ھونا ؛ ممیز ھونا - (۳) مختلف رائے رکھنا ؛ اختلاف کرنا -

*agree to d.* : ایک دوسرے کو معقول کرنے کی کوشش سے دست بردار ھوجانا -

**Difference**, *n., & v. t.* : (۱) اِختلاف ؛ عدم مشابہت ؛ عدم مطابقت - (۲) مابہ الاختلاف ؛ مابہ الامتیاز - (۳) تفاوت ؛ کمی بیشی ؛ باقی ؛ مابقی - (۴) ( اسٹاک ) تجارتی قرضے کے حصوں کی قیمت میں تبدیلی - (۵) اختلاف رائے ؛ نزاع ؛ جھگڑا - (۶) علامت امتیازی ؛ فرق ؛ فصل - (۷) ممیز کرنا ؛ علامت امتیازی ھونا -

*it makes a great d.* : یہ بات بہت اھم ھے -

*make a d. between* : مختلف برتاو کرنا ؛ یکساں سلوک نہ کرنا -

*split the d.* : سمجھوتا کرنا -

**Different**, *a.* : مختلف ؛ علحدہ ؛ الگ ؛ جدا ؛ دوسرا -

**differently**, *adv.* : مختلف طور پر ؛ دوسری طرح ؛ جداگانہ –

**Differentia** (- shia), *n.* (pl.-*ae*): ( منطق ) فصل ؛ تفریق ؛ مابہ الامتیاز -

**Differential** ( -shl ), *a.* & *n.*: (۱) اختلاف یا فرق کا ؛ اختلاف سے متعلق ؛ اختلافی ؛ امتیازی ؛ تفریقی ؛ اختلاف ظاہر کرنے والا ؛ اختلاف پر مبنی - (۲) مابہ الامتیاز ؛ ممتاز یا ممیز کرنے والا ؛ نوعی یا ذاتی فرق پر مبنی - (۳) (طبیعیات) فرق نما - (۴) ( میکانک ) تبدیل پذیر - (۵) ( ریاضی ) تفریقی ؛ تفرقی -

*d. duties, charges, tariff*: تفریقی محصول وغیرہ -

**differentially**, *adv.*: اختلاف یا فرق دکھاتے ہوئے ؛ تفریق یا امتیاز کرتے ہوئے -

**Differentiate** ( -shi- ), *v. t.* & *i.*: (۱) مابہ الامتیاز ہونا ؛ فصل ہونا - (۲) رفتہ رفتہ امتیاز یا تفریق پیدا ہونا یا پیدا کرنا ؛ مخصوص ہونا یا کرنا ؛ تقسیم عمل ہونا یا کرنا - (۳) امتیاز کرنا ؛ فرق کرنا ؛ ممیز کرنا -

**differentiation**, *n.*: امتیاز ؛ تمیز ؛ تقسیم عمل ؛ تفریق -

*difficile* ( -el ), *a.*: کھرا ؛ سخت گیر ؛ معاملے کا سخت ؛ ٹیڑھا ( آدمی وغیرہ ) -

**Difficult**, *a.*: مشکل ؛ دشوار ؛ کٹھن ؛ کڑا ؛ بھاری ؛ سخت ؛ ٹیڑھا ؛ پیچیدہ ؛ دقت طلب -

**Difficulty**, ( -ikl- ), *n.*: (۱) مشکل ؛ اِشکال ؛ دشواری ؛ دقت ؛ پیچیدگی - (۲) روک ؛ رکاوٹ ؛ امر مانع - (۳) پریشانی خصوصاً مالی دشواریاں - (۴) پس و پیش ؛ تامل ؛ اعتراض -

**Diffidence**, *n.*: اعتماد نفس نہ ہونا ؛ بے حوصلگی ؛ شرمیلا پن ؛ جھجک ؛ حجاب -

**diffident** *adj.*: اعتمادنفس نہ رکھنے والا ؛ بے حوصلہ -

**diffidently**, *adv.*: بیحوصلگی یا شرمیلے پن سے ؛ جھجکتے ہوئے -

**Diffluence**, *n.*, **Diffluent**, *a.*: (۱) رقت ؛ رقیق یا سیال - (۲) پگھل جانا ؛ رقیق ہوجانا ؛ پگھلنے والا ؛ رقیق ہوجانے والا -

**Diffract**, *v. t.*: ( طبیعیات ) شعاع کو تاریک اور روشن پٹوں میں منتشر کرنا -

**diffraction**, *n.*: انکسار شعاع ؛ کسر شعاع -

**diffractive**, *a.*: کا سر شعاع -

**diffractively**, *adv.*: کسر شعاع کرتے ہوئے -

**Diffuse** ( -s ), *a.*: (۱) پھیلا ہؤا ؛ منتشر ؛ بکھرا ہؤا - (۲) طول طویل ؛ طولانی -

**diffusely**, *adv.*: پھیلا ہؤا ؛ منتشر طور پر ؛ طوالت کے ساتھہ -

**diffuseness**, *n.*: پھیلاو ؛ انتشار ؛ طول ؛ طوالت -

**Diffuse** ( -z ), *v. t.* & *i.*: (۱) پھیلانا ؛ منتشر کرنا ؛ نشر کرنا - (۲) ( طبیعیات ) ( گیسوں یا رقیق مادوں کا ) نفوذ کرنا -

**diffusibility** ( -z- ), *n.*: نفوذ پذیری -

**diffusible** ( -z- ), *a.*: نفوذ پذیر -

**diffusion** ( -zhn ), *n.*: پھیلاو ؛ انتشار ؛ نفوذ ؛ طول ؛ نشر -

**diffusive** (-s-), *a.*: پھیلنے والا ؛ منتشر ؛ طولانی ؛ طول طویل -

**diffusively** ( -s- ), *adv.*: پھیل کر ؛ منتشر ہوکر ؛ طولانی طریقے سے ؛ طوالت سے -

**diffusiveness** (-s-), *n.*: اِنتشار ؛ طول ؛ طوالت پسندی ؛ نفوذ پذیری -

**Dig**, *v. t.* & *i.* ( *dug*, formerly also *digged* ), & *n.*: (۱) کھودنا - (۲) کرید کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ کھوج لگانا - (۳) کھود کر رستہ نکالنا ؛ راہ نکالنا ؛ سرنگ کھودنا - (۴) کھودکر نکالنا یا حاصل کرنا - (۵) بھونکنا ؛ بھونک دینا ؛ چبھونا ؛ گڑونا - (۶) ( پسلی میں ) گدگدانا - (۷) (n.) کھدائی ؛ بھونکنا -

*d. a pit for*: پھانسنے کی کوشش کرنا ؛ جال بچھانا -

*d. at*: ( کسی پر ) چوٹ ؛ فقرہ -

*d. in*: ( لڑائی میں ) خندق کھود کر اُس میں پناہ لینا -

*d. out*: کھود کر نکالنا یا حاصل کرنا -

*d. up*: جوتنا -

**Digamma**, *n.*: قدیم یونانی حروف تہجی کا چھٹا حرف -

**Digamy**, *n.*: عقدثانی ؛ نکاح ثانی ؛ دو بیویاں رکھنا -

**digamist**, *n.*: دو بیویاں رکھنے والا ؛ دوسرا نکاح کرنے والا -

**digamous**, *a.*: دوبیویاں رکھنے یا دوسرانکاح کرنے سے متعلق -

**Digastric**, *a.* & *n.*: ( تشریح ) (۱) دو پھولے ہوئے کناروں والا ( پٹھا ) - (۲) نیچے والے جبڑے کا پٹھا ؛ کلۂ زیرین کی نس -

**Digby**, **Digby chick** (en), *nn.*: ڈگبی ( کیناڈا کی ) دھنوا دی ہوئی ( دھنوے میں دم دی ہوئی ) مچھلی -

**Digest** ( -j- ), *n.*: مجموعہ ؛ خلاصہ ( خصوصاً قوانین کا ) -

*the D.*: قدیم رومی قوانین کا مجموعہ جو شاھنشاہ جسٹینین کے حکم سے مرتب ہوا تھا -

**Digest**, *v. t.* & *i.*: ۱) ترتیب دینا ؛ تدوین کرنا ؛ مرتب کرنا - (۲) خلاصہ کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ تلخیص کرنا - (۳) غور کرنا ؛ ذہن میں ترتیب دینا - (۴) ہضم کرنا ؛ ہضم ہونا ؛ تحلیل کرنا یا ہونا ؛ پچنا - (۵) ہضم میں مدد دینا - (۶) ( فتح کیے ہوئے ملک پر ) تسلط جمانا - (۷) سہنا ؛ برداشت کرنا ؛ سہارنا ؛ انگیز کرنا ؛ سن کر پی جانا - (۸) کسی چیز سے غذاے روحانی حاصل کرنا -

**digestibility**, *n.*: صلاحیت ہضم ؛ ترتیب پذیری وغیرہ -

**digestible**, *a.*: قابل ہضم ؛ ہضم پذیر ؛ ترتیب پذیر وغیرہ -

**digestibly**, *adv.*: قابل ہضم طور پر ؛ ہضم پذیر طریقے سے ؛ ترتیب پذیری سے -

**Digester**, *n.*: (۱) ترتیب دھندہ ؛ مرتب ؛ خلاصہ کنندہ ؛ ہضم کرنے والا - (۲) یخنی کا برتن -

**Digestion** ( -stshn ), *n.*: (۱) ہضم ؛ پچاو ؛ گوارائی - (۲) قوت ہضم ؛ ہاضمہ - (۳) دم پخت کرنا ؛ یخنی تیار کرنا -

**Digestive**, *a.* & *n.*: (۱) ہاضمے کا ؛ ہاضم ؛ ممد ہضم - (۲) ہاضوم ؛ کوئی چیز جو ہاضمے میں مدد دے - (۳) پھوڑے کو پکادینے والا مرہم -

**digestively**, *adv.*: ہاضمے میں مدد دیتے ہوئے -

**Digger**, *n.*: (۱) کھودنے والا ؛ جستجو کرنے والا وغیرہ - (۲) سونا کھودنے والا یا تلاش کرنے والا - (۳) (عامیانہ) آسٹریلیا کا رھنے والا ؛ آسٹریلوی - (۴) مشین کا ایک پرزہ -

*Diggers*: شمالی امریکا کے باشندے جو جڑیں کھود کر کھاتے ھیں -

*d. wasp* : ایک قسم کی بھڑ ؛ تتیا -

**Digging,** *n.* : (۱) کھدائی ؛ کرید ؛ کھوج ؛ تفتیش ؛ تحقیقات وغیرہ - (۲) ( صیغۂ جمع ) کان ؛ سونے کی کان - (۳) (صیغۂ جمع روزمرہ ) کرایے کے کمرے -

**Dight** ( ڈائٹ ) , *v. t.* : (۱) ( قدیم ) سجانا ؛ سنوارنا ؛ آراستہ کرنا - (۲) تیار کرنا -

**Digit** (-j-), *n.* : (۱) اُنگلی ہاتھ یا پانو کی (ظریفانہ یا حیوانیات یا عضویات میں ) - (۲) اُنگل بھر - (۳) صفر سے ۹ تک کوئی ہندسہ ' عدد - (۴) (ہیئت) سورج یا چاند کے قطر کا بارھواں حصہ ؛ اصبع -

**digital,** *a.* : اُنگلی کا ؛ اُنگل کا ہندسے یا عدد سے متعلق ؛ ( ہیئت ) اِصبعی -

**Digitalis** ( -j- ) , *n.* : ایک دوا جو ایک خاص پھول‌دار پودے سے بنتی ہے -

**Digitate** (-at-) , **-ated,** *a.* : (۱) ( حیوانیات ) پنجہ دار ؛ ( نباتیات ) پنجہ نما - (۲) گھیرے برمرکزی ( centrifugal ) حصوں پر مشتمل -

**digitation,** *n.* : پنجہ دار ہونا ؛ پنجہ نما ہونا -

**digitato** : ( ترکیبی جز ) اُنگلی کا ؛ اُنگلی سے متعلق -

**Digitigrade,** *a.* : ( حیوانیات ) پنجوں کے بل چلنے والا -

**Dignify,** *v. t.* : (۱) لایق بنانا ؛ اہل بنانا ؛ قابل بنانا - (۲) اعزاز عطا کرنا؛عزت بخشنا؛ سرفراز کرنا؛ مشرف کرنا- (۳) شان‌دار بنانا ؛ پرشوکت بنانا - (۴) چھوٹے شخص یا چھوٹی چیز کو اونچے لقب سے مخاطب کرنا -

**Dignitary,** *n.* : معزز افسر ؛ بڑا عہدہ دار ( خصوصاً کلیسا کا ) -

**Dignity,** *n.* : (۱) عظمت ؛ حرمت ؛ قدروقیمت - (۲) شان ؛ بلند درجہ یا رتبہ ؛ منزلت ؛ مرتبہ - (۳) معزز عہدہ یا درجہ؛ معزز خطاب ؛ منصب - (۴) آن بان ؛ وجاہت ؛ وقار -

**Digraph,** *n.* : دوحرفوں کا مجموعہ جو مل کر ایک آواز دے ' جیسے *ch* -

**Digress** ( or di- ) *v. i.* : (۱) بھٹک جانا ؛ ہٹ جانا ؛ اِنحراف کرنا ؛ تجاوز کرنا؛ شاہ راہ کو چھوڑ دینا - (۲) اصل موضوع سے ہٹ جانا ( تقریر یا تحریر میں ) -

**digression,** *n.* : اِنحراف؛ تجاوز ؛ اصل موضوع سے ہٹ جانا ؛ لغزش -

**digressive,** *a.* : منحرف ؛ متجاوز وغیرہ -

**Dike, Dyke,** *n., & v. t.* : (۱) کھائی ؛ خندق - (۲) مینڈ پشتہ ؛ بند ؛ نیچی دیوار - (۳) ( مجازاً ) مورچہ ؛ روک ؛ سد - (۴) ( معدنیات ؛ ارضیات ) چٹان کا شگاف جس میں کوئی مادہ جمع ہوجائے ؛ ایسا مادہ - (۵) مینڈ ' پشتہ یا بند باندھ کر محفوظ کرنا -

*d.-reeve* : ( تشبیہی یا دلدلی علاقے کا ) وہ عہدہ‌دار جو سمندر کے کناروں ' پشتوں وغیرہ کی نگرانی کرتا ہے -

**Dilapidate,** *v. t. & i.* : توڑ پھوڑ دینا ؛ ٹوٹ پھوٹ جانا ؛ شکستہ حال کرنا یا ہونا ؛ خستہ حال کرنا یا ہونا -

**Dilapidation,** *n.* : (۱) اِسراف ؛ فضول خرچی - (۲) توڑپھوڑ ؛ ٹوٹ پھوٹ ؛ شکست و ریخت ؛ شکستہ حالی ؛ خستہ حالی ؛ زوال - (۳) شکست و ریخت کا معاوضہ - (۴) ٹیلے یا پہاڑی کے کسی حصے کا گرنا ؛ اُس کا ملبا -

**Dilate** , *v.t. & i.* : (۱) چوڑا کرنا یا ہونا ؛ بڑا کرنا یا ہونا؛ پھیلنا ؛ پھیلانا ؛ وسیع کرنا یا ہونا ؛ کشادہ کرنا ؛ کشادہ ہونا - (۲) تفصیل کرنا ؛ تشریح کرنا ؛ شرح و بسط سے بیان کرنا -

**dilatability,** *n.* : کشادہ کرنے یا ہونے کی قابلیت ؛ توسیع پذیری -

**dilatable,** *a.* : بڑھانے یا کشادہ کرنے کے قابل ؛ توسیع پذیر -

**dilatation, dilation,** *n.* : کشادگی ؛ توسیع ؛ پھیلنا -

**Dilator,** *n., d. muscle* : ( عضویات ) وہ پٹھا جو کسی عضو کوپھیلانے کا کام کرے -

**Dilatory,** *a.* : سست ؛ دیر لگانے والا ؛ دیر کرنے والا ؛ تاخیری ؛ تعویقی -

**dilatorily** *adv.* : سستی سے ؛ تاخیر سے -

**dilatoriness,** *n.* : سستی؛ درنگ ؛ تساہل؛ تاخیر ؛ تعویق -

**Dilemma** ( or di- ) , *n.* : دھری مشکل ' دونوں طرح مشکل ؛ نہ روے رفتن نہ پاے ماندن ؛ گومگو ( کا معاملہ ) -

**dilemmatic,** *a.* : گو مگو کا -

**Dilettante,** *n.* ( Pl. *-ti*, pr.-te ) & *a.* : (۱) فنون لطیفہ کا شائق یا قدردان - (۲) اتائی - (۳) ( کسی فن میں ) شُدبُد رکھنے والا - (۴) اتائیوں کا سا -

**dilettantish,** *a.* : اتائی سا -

**dilettantism,** *n.* : (۱) فنون لطیفہ کا شوق - (۲) اتائی پن -

**Diligence,** *n.* : سرگرمی ؛ محنت ؛ تن دھی ؛ جاں نشانی -

**Diligence** *n.* : کرائے کی شکرم ؛ ڈاک کی گاڑی -

**Diligent** *a.* : محنتی؛ تن دھی سے کام کرنے والا ؛ مستعد-

**diligently,** *adv.* : محنت ؛ مستعدی یا تن دھی سے -

**Dill,** *n.* : ایک چھتردار بوٹی جس کے پھول زرد ہوتے ہیں -

**Dilly-dally,** *v. t.* : (۱) ( روزمرہ ) پس و پیش کرنا ؛ ہچکچانا - (۲) دیر لگانا ؛ سستی کرنا ؛ ڈھیل ڈالنا -

**Diluent,** ( or - oo - ) , *a.* & *n.* : (۱) رقیق کرنے والی ( چیز )- (۲) ( وہ شے ) جو خون وغیرہ میں پانی کا تناسب بڑھائے -

**Dilute,** *a.* : (۱) پانی ملا ؛ ہلکا ؛ پتلا - (۲) (رنگ وغیرہ ) پھیکا ؛ ہلکا - (۳) ( مجازاً ) بے مزا ؛ بے لطف ؛ پھیکا ؛ بے رنگ -

**Dilute** (diloot, di-), *v. t.* : (۱) پانی ملاکر ہلکا یا پتلا کرنا - (۲) ( رنگ ) ہلکا کرنا ' پھیکا کردینا - (۳) ( عقیدہ یا جوش ) دھیما کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا -

*d. labour* : فنی صنعتی سیکھے مزدوروں کی جگہ بن سیکھے مزدور یا عورتیں رکھنا -

**dilution,** *n.* : پانی کی ملونی ؛ رنگ کا ہلکا نا یا پانی ملاکر ہلکا کرنا ؛ تخفیف -

**Diluvial** ( -oo-, -u- ) *a.* : (۱) طوفان کا ؛ طوفان سے متعلق ؛ طوفان نوح کا -

(۲) ( ارضیات) طوفان عالم گیر کا نظریہ؛ *d. theory, changes* : عالم گیر طوفان کے انقلابات یا تغیرات -

**diluvialist,** *n.* : عالم گیر طوفان کا قائل یا معتقد -

**Dim,** *a., & v. i. & t.* : (۱) دھندلا - (۲) بے نور ؛ بے آب؛ ماند ؛

غیر واضح؛ غیرمتعین، تاریک ؛ غیرمعروف – (۳) دھندلا ( اِدراک ، احساس یا نظر ) ؛ دھیمی ؛ مدھم ( آواز ) - (۴) دھندلا کرنا یا ہونا ؛ دھیما کرنا یا ہونا ؛ ماند کردینا -

**dimly**, *adv.* : دھندلے طور پر ؛ غیر واضح صورت پر وغیرہ -

**dimmish**, *a.* : کسی قدر دھندلا یا تاریک وغیرہ -

**dimness**, *n.* : دھندلا پن ؛ تاریکی ؛ دھیما پن -

**Dime**, *n.*: ( ممالک متحدہ ) ایک نقرئی سکہ جو ڈالر کے $\frac{1}{10}$ ( تقریباً پانچ آنے ) کے برابر ہوتا ھے -

*d. novels* : سستے ناول جنھیں پڑھ کر رونگٹے کھڑے ہوجائیں

**Dimension**(*or* di-), *n.* : (۱) بعد ؛ ابعاد ثلاثہ میں سے کوئی بعد ؛ لمبائی ، چوڑائی ، موٹائی یا گہرائی - (۲) ( الجبرا ) ابعاد - (۳) رقبہ ؛ ناپ ؛ حجم -

*fourth d.* : بعد رابع (آئین اشٹائن کے نظریے میں)

*the three dd.* : ابعاد ثلاثہ -

( - ) **dimensional**, *a.* : ابعادی –

**dimensionless**, *a.* : بے بعد –

**Dimerous**, *a.* : ( نباتیات حشرات ) دو حصے رکھنے والا ؛ دو رکنی -

**Dimeter**, *n.* : وہ نظم جس کے دو وزن ہوں ؛ ذو بحرین -

**Dimidiate** ( -at ), *a.* : دوپارہ ؛ دو نیم ؛ دو حصوں میں منقسم -

**Diminish**, *v. t. & i.* : (۱) گھٹانا ؛ گھٹنا ؛ کم کرنا ؛ کم ہونا ؛ تقلیل کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ کوتاہ کرنا - (۲) ( فن تعمیر ) گاؤ دم کرنا یا ہونا - (۳) دو سر ایک ساتھ بجاتے وقت اُن کا فصل بہ قدر آدھے سر کے کم کردینا -

**diminishable**, *a.* : تخفیف پذیر ؛ کمی کے قابل ؛ گھٹانے کے قابل -

**diminishingly**, *adv.* : گھٹتے یا گھٹاتے ہوئے ؛ گاؤ دم کرتے ہوئے -

*diminuendo* : (۱) ( ہدایت موسیقی ) آواز کو تدریجاً دھیما کرو - (۲) گیت کا وہ جز جس میں آواز تدریجاً دھیمی کی جائے –

**Diminution**, *n.* : تخفیف ؛ تقلیل ؛ کمی ؛ کم کی ہوئی مقدار ؛ گھٹائی ہوئی مقدار -

**Diminutive**, *a. & n.* : (۱) ( نحو ) مصغر ؛ اِسم تصغیر - (۲) بہت چھوٹا ؛ ننھا ؛ مختصر -

**diminutival**. *a.* : ( نحو ) تصغیری -

**diminutively**. *adv.* : تصغیر کے طور پر -

**diminutiveness**, *n.* : تصغیر ؛ بہت چھوٹا ہونا -

**Dimity**, *n.* : ایک موٹا سوتی کپڑا جس پر اُبھروان دھاریاں یا گل بوٹے بنے ہوں -

**Dimorphic, Dimorphous**, *aa.* : ( نباتیات حیوانیات ، کیمیا ، معدنیات ) دو صورتا -

**dimorphism**, *n.* : دو صورتا ہونا -

**Dimple**, *v. t. & i.* : (۱) چھوٹا گڑھا ( خصوصاً رخسار یا ٹھوڑی کا ) ؛ چاہ ذقن ؛ چاہ زنخداں - (۲) ہلکی لہر ؛ ہلکورا ؛ گڑھا – (۳) گڑھا پیدا کرنا ؛ گڑھا پڑنا ؛ ہلکورا ڈالنا -

**dimply**, *a.* : جس میں گڑھے یا ہلکورے پڑے ہوں -

**Din** *n., v. t. & i.* : (۱) ہلڑ ؛ غل ؛ شور و غوغا - (۲) شور و غوغا سے بہرا کردینا – (۳) ( کوئی بات ) کہتے کہتے ذہن میں دم کردینا - (۴) ہنگامہ برپا کرنا ؛ شور و غوغا کرنا ؛ ہلڑ مچانا ؛ غل غپاڑا کرنا -

**Dine** *v. i. & t.* : (۱) کھانا کھانا - (۲) دعوت کرنا - (۳) ( کمرے میں ) کھانے والوں کے بیٹھنے کی گنجائش ہونا –

*d. out* : گھر سے باہر کھانا کھانا -

*d. with Duke Humphrey* : دعوت برمکی نوش کرنا ؛ بھوکا رہنا -

*dining-room* : کھانے کا کمرا ؛ تناول خانہ ؛ طعام خانہ -

**Diner**, *n.* : (۱) کھانے والا - (۲) کھانے کی گاڑی ( ریل میں ) -

*d. -out* : دعوتیں کھانے والا ؛ وہ شخص جو اپنے اخلاق کے باعث اکثر دعوت میں بلا یا جائے -

**Din-dong**, *adv., n., & a.* : (۱) گھنٹے وغیرہ کی دہری آواز ( یعنی باری باری سے ایک نیچی ایک اونچی ٹکور ) جیسے ٹن ٹن دھم - (۲) نیچی اونچی آواز گھنٹی وغیرہ بجاتے وقت - (۳) گھنٹے وغیرہ کی آواز- (۴) خالی قافیہ پیمائی -

*d. race* : دوڑ جس میں کبھی ایک کبھی دوسرا آگے نکل جائے -

**Dinghy, Dingey**, ( dinggi ), *n.* : (۱) ڈونگی ؛ جہاز کی چھوٹی کشتی - (۲) چھوٹی تفریحی کشتی -

**Dingle**, *n.* : وادی جس میں گھنے سایہ دار درخت ہوں -

**Dingo**, *n.* : آسٹریلیا کا جنگلی یا نیم پالو کتا -

**Dingy**, ( -ji ), *a.* : اندھیرا ؛ تاریک ؛ میلا ؛ چکٹ -

**dingily**, *adv.* : میلے پن سے وغیرہ -

**dinginess**, *n.* : تاریکی ؛ میلا پن ؛ چکٹ پن -

**Dinky**, *a.* : ( روز مرہ ) صاف ستھرا ؛ خوبصورت ؛ خوش نما -

**Dinner**, *n.* : (۱) دن کا بڑا کھانا ( دو پہر یا شام کا ) - (۲) دعوت ؛ عام دعوت جو کسی کے اعزاز میں دی جائے ؛ ڈنر -

*d.-jacket* : ڈنر میں پہننے کا کوٹ -

*d.-set* : رکابیوں وغیرہ کا جوڑ ( سٹ ) -

*d.-wagon* : پہیے دار کشتی جس پر نقل کی چیزیں رکھ کر لائی جاتی ھیں -

**Dinosaur**, *n.* :- ایک مہیب رینگنے والا جانور ( جو اب نا پید ھے ) -

**dinosaurian**, *a. & n.* : جانور مذکور کا یا اُس سے متعلق -

**Dinothere**. *n.* : ایک عظیم الجثہ سونڈ دار چوپایہ ( جو اب نا پید ھے ) -

**Dint**, *n., & v. t.* : (۱) ( قدیم ) ضرب ؛ چوٹ ؛ وار - (۲) چوٹ ( یا ضرب ) کا نشان ؛ دبنے کا نشان ؛ سطحی گڑھا - (۳) چوٹ وغیرہ کا نشان ڈالنا ؛ گڑھا ڈالنا -

*by d. of* : (کسی) کے زور سے ، کے بل پر ، کے بوتے پر -

**Diocesan** ( -zn), *a. & n.* : (۱) بشپ ( پادری ) کے حلقے کا یا اُس سے متعلق - (۲) سردار کلیسا ؛ بشپ - (۳) بشپ کے تعلقے کا رہنے والا-

**Diocese** ( -es, -es), *n.* : بشپ کا تعلقہ -

**Dioecious** ( die- ), *a.* : ( نباتیات ؛ حیوانیات ) دو جنسی -

**Dioptric**, *a. & n.* : (۱) بصری ، نگاہ کو اِنعطاف کے ذریعے مدد دینے والا - (۲) ( طبیعیات ) اِنعطافی ؛ منعطف - (۳) علم المرایا کے متعلق ؛ بصریاتی - (۴) قوت اِنعطاف کو ناپنے کی اِکائی – (۵) عدسے کی قوت جس کا فصل ماسکہ ایک میٹر ہو -

*dioptrics* : مرایا یا بصریات کا وہ حصہ جس میں اِنعطاف کی

بهت هے -

**dioptrically**, *adv.* : إنعطاف کے ساتھہ یا طور پر -

**Diorama** ( -ah- ), *n.* : وہ تصاویر جن میں رنگ اور روشنی کی تبدیلی سے طلوع و غروب آفتاب وغیرہ کے مناظر دکھائے جاتے ہیں -

**dioramic**, *a.* : ایسی تصویروں سے متعلق -

**Dioxide**, *n.* : ( کیمیا ) آکسائڈ جو دو حصے آکسیجن اور ایک حصہ دھات مل کر بنے -

**Dip**, *v. t. & i.* : (۱) ڈبونا ؛ غوطہ دینا - (۲) ڈبو کر رنگنا - (۳) بتی کو گرم چربی میں ڈبوکر موم بتی بنانا - (۴) (بھیڑ کو) کرم کش دوا سے نہلانا - (۵) ( عرق یا غلے وغیرہ کو ) ڈونگے یا کسی اور ڈنڈی دار ظرف میں اُٹھانا - (۶) ( جھنڈا ' بادبان' ترازو کا پلہ) جھکانا یا جھکنا - (۷) ( روزمرہ ) مقروض ہوجانا یا کردینا - (۸) ڈبکی لگانا ؛ غوطہ لگانا - (۹) کچھہ نکالنے کے لیے هاتھہ یا کف گیر ڈالنا - (۱۰) ( سطح سے ) نیچے جانا ؛ ڈوبنا - (۱۱) نیچے کی طرف پھیلانا یا پھیلنا - (۱۲) میلان ہونا ؛ نیچے کی طرف ڈھلوان ہونا - (۱۳) تحقیقات کرنا ؛ تفتیش کرنا - (۱۴) سرسری طورپر دیکھنا ؛ کہیں کہیں سے دیکھنا یا پڑھنا ؛ جستہ جستہ ( مقامات سے ) پڑھنا -

*d. into* one's *purse* : دل کھول کر خرچ کرنا -

*d.* ones *pen in gall* : ( تحریر میں ) زہر اُگلنا -

*dipping needle* : ( مقناطیس ) میل نما سوئی -

**Dip**, *n.* : (۱) ڈوب ؛ ڈبکی ؛ غوطہ - (۲) پانی وغیرہ کی مقدار جو ڈونگے میں ایک بار ڈبونے میں آئے ؛ ڈونگا بھر - (۳) (روزمرہ) سمندر وغیرہ میں غسل ؛ ڈبکی - (۴) ڈبونے کی مقدار یا حد - (۵) (ہیئت ' مساحت ) اِنخفاض میلان - (۶) (مقناطیس) زاویۂ اُفق - میلان اُفق (۷) نیچے کی طرف ڈھال - (۸) اِنخفاض افق - (۹) چربی کی بتی ؛ چربی کی شمع - (۱۰) وہ کرم کش دوا جس سے بھیڑیں نہلائی جاتی ہیں -

*d.-needle* : مائل سوئی -

*d.-net* : مچھلی کے شکار کا چھوٹا جال جس میں لمبا دستہ لگا ہو -

*d.-pipe, -trap.* : وہ نلکی جس کے ذریعے سے گیس روکی جاسکے ؛ گیس روک -

**Diphtheria, Diphtheritis** ( -fth- ), *nn.* : خناق -

**diphtherial, diphtheric, diphtheritic diphtheroid**, *aa.* : خناقی

**Diphthong** (-fth-) *n.* : (۱) دھرا حرف علت ؛ دو حروف علت ی ملی ہوئی آواز ( جیسے oi ) - (۲) دو حروف علت جو ایک کی آواز دیں ( جیسے feat میں ae) ؛ دو حرفوں کا مجموعہ جو ایک آواز دے ( جیسے ch ) - (۳) مرکب حرف علت (جیسے ea) - (۴) (طباعت) دو یا زیادہ جڑے ہوئے حروف -

**diphthongal**, *a.* : دھرے حرف علت سے متعلق -

**diphthongize** (-ngg-), *v. t.* : دو حروف علت کو ایک آواز کر کے بولنا ؛ دو یا زیادہ حروف کو ملانا -

**Dipl** (o)- : ( ترکیبی جز یونانی لفظ *diplous* " دھرا " سے ماخوذ ؛ اکثر سائنس کی اصطلاحوں میں آتا ہے )

**Diploma**, *n.* (pl. -s, rarely -*ta* ) : (۱) سرکاری کاغذ ؛ دفتری دستاویز ؛ سند ؛ منشور - (۲) جامعہ کی سند ؛ ڈپلوما ؛ اعزازی سند -

**diploma'd, -maed**, *a.* : سند یافتہ -

**diplomaless**, *a.* : بےسند ؛ بےڈپلوما -

**Diplomacy**, *n.* : (۱) فن سفارت ؛ فن سفارت میں مہارت - (۲) حکمت عملی ؛ موقع شناسی ؛ جوڑ توڑ ؛ جگت -

**Diplomat**, *n.* : DIPLOMATIST کا مرادف -

**Diplomatic**, *a.* : (۱) سرکاری سند ( یا دستاویز ) سے متعلق ؛ منشور سلطانی سے متعلق - (۲) بین الاقوامی تعلقات کے متعلق ؛ فن سفارت کے متعلق - (۳) فن سفارت میں ماہر - (۴) حکمت عملی میں ماہر ؛ حکمت عملی یا موقع شناسی سے کام لینے والا - (۵) زمانہ ساز -

*d. body.* : جماعت سفرا -

*d. service* : محکمۂ سفارت -

**diplomatically**, *adv.* : بین الاقوامی تعلقات کے لحاظ سے ؛ فن سفارت کی رو سے ؛ زمانہ سازی سے -

**Diplomatist**, *n.* : (۱) فن سفارت کا ماہر ؛ رکن سفارت - (۲) حکمت عملی سے کام لینے والا ؛ موقع شناسی سے کام نکالنے والا -

**Diplomatize**, *v. t.* : (۱) سفیر کی حیثیت سے کام کرنا - (۲) حکمت عملی کو کام میں لانا ؛ سیاسی چال چلنا ؛ سفارت برتنا -

**Dipper**, *n.* : (۱) ڈبونے والا ؛ ڈبکی یا غوطہ دینے والا وغیرہ - (۲) بچوں کے بپتسمے کا منکر ( ANABAPTIST ) - (۳) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا - (۴) ایک قسم کا چمچہ ؛ کف گیر - (۵) (مصوری) تصویر کی منفی تختی یا پترے کو دھونے کا ظرف - (۶) ( ممالک متحدہ ) دب اکبر -

**Dipsomania**, *n.* : شراب کا جنون ؛ شراب خواری جو مرض کی حدتک پہنچ گئی ہو -

**dipsomaniac**, *n.* : شراب کا دیوانہ -

**Dipteral**, *a.* : جس میں ستونوں کی دو قطاریں ہوں

**Dipterous**, *a.* : ( حیوانیات ؛ نباتیات ) دو بازو -

**Diptych**, ( -ik ), *n.* : (۱) دوجڑی ہوئی تختیاں جو قدیم زمانے میں لکھنے کے کام آتی تھیں - (۲) دو ورقی تصویر ( خصوصاً وہ تصویر جو قربان گاہ کے پیچھے دیوار میں نصب ہو ) -

**Dire**, *a* ہولناک ؛ دہشت انگیز ؛ مہلک ؛ ہلاکت خیز -

*d. sisters* : ( یونانی دیو مالا ) تین عجیب الخلقت بہنیں جو بلا کی طرح مجرم کے پیچھے پڑجاتی تھیں -

**direly**, *adv.* : خوفناک طورپر ؛ مہیب طریقے سے ؛ مہلک طورپر -

**Direct**, *v. t. & i.* : (۱) پتے پر روانہ کرنا ؛ سرنامہ لکھنا - (۲) مخاطب کرنا ؛ خطاب کرنا - (۳) نظم و نسق کرنا - (۴) توجہ کرنا ؛ رخ کرنا ؛ منعطف کرنا ؛ پھیرنا - (۵) رستہ بتانا - (۶) رہبری کرنا ؛ رہنمائی کرنا - (۷) حکم دینا ؛ ہدایت کرنا - (۸) احکام جاری کرنا -

**directive**, *a.* : رہنمایانہ ؛ رہبرانہ ' خطابی وغیرہ -

**Direct**, *a. & adv.* : (۱) سیدھا ؛ مستقیم ؛ راست ؛ بخط مستقیم ؛ براہ راست - (۲) (ہیئت) مشرق سے مغرب کو چلنے والا ؛ مستقیم (۳) ( نسب ) حقیقی - (۴) ( منطق ) مستقیم - (۵) بالکل ؛ قطعی - (۶) ( موسیقی ) سیدھا جس میں سروں کی الٹ پھیر نہ ہو - (۷) کھرا ؛ راست باز ؛ ٹھیک ؛ صاف صاف ؛ غیر مبہم ؛

صریح - (۸) فوری ؛ فوراً ؛ اصالتاً -

*d. action*: عملی احتجاج ؛ جیسے ہڑتال وغیرہ -

*d. hit*: کھلی چوٹ ؛ سیدھا نشانہ -

*d. speech* or *oration*: (نحو) حکایت مستوی ؛ کسی کی گفتگو کی لفظ بہ لفظ حکایت ؛ نقل قول -

*d. tax*: وہ محصول جو براہ راست لگا یا جائے (جیسے آمدنی پر) -

**directness**, *n.*: راستی ؛ اِستقامت ؛ صفائی ؛ وضاحت ؛ صراحت -

**Direction**, *n.*: (۱) پتا لکھنا ؛ پتے پر روانہ کرنا ؛ نشانہ باندھنا ؛ راہ دکھلانا ؛ رہ نمائی ؛ نگرانی ؛ اِنتظام - (۲) مہتمم کا عہدہ ؛ جماعت منتظمین - ہدایت ؛ حکم ؛ اِرشاد - (۳) خط وغیرہ کا پتا ؛ سرنامہ - (۵) سمت ؛ طرف ؛ جانب ؛ رخ ؛ موضوع ؛ پہلو -

**Directly** *adv. & conj.*: (۱) براہ راست ؛ صاف طور پر ؛ واضح طریقے سے - (۲) فوراً ؛ معاً ؛ ابھی ؛ جلد ؛ تھوڑی دیر میں - (۳) (روز مرہ) جوں ھی ؛ جیسے ھی -

**Director**, *n.*: (۱) ناظم ؛ منتظم ؛ مہتمم ؛ نگراں ؛ تجارتی کمپنی کی جماعت منتظمہ کا رکن - (۲) (تاریخ فرانس) اِنقلابی جماعت عاملہ کا رکن - (۳) (مذہبی) وہ پادری جو کسی شخص کا روحانی رہ نما ہو ؛ پروہت ؛ مرشد - (۴) کسی آلے کی سمت کو ٹھیک رکھنے والا پرزہ -

**directorial**, *a.*: مہتمم وغیرہ سے متعلق -

**directorship**, *n.*: مہتمم وغیرہ کا عہدہ ؛ نظامت -

**directress**, *n.*: منتظمہ ؛ مہتممہ -

**Directorate**, *n.*: عہدۂ نظامت ؛ عہدۂ نظارت ؛ مہتمم کا عہدہ یا منصب ؛ مجلس منتظمہ -

**Directory**, *a.*: ہدایت کرنے والا ؛ مشیرانہ ؛ (قانون) وہ ضابطہ جو کسی بات کی محض ہدایت کرتا ھے ، اُس کی پابندی پر مجبور نہیں کرتا -

**Directory**, *n.*: (۱) دستور العمل ؛ دینی مسائل کی کتاب ؛ وہ کتاب جس میں عبادت کے طریقے درج ھوں - (۲) کسی مقام کے باشندوں وغیرہ کے حالات کی کتاب ؛ ڈائرکٹری - (۳) ؛ (تاریخ فرانس) پانچ حاکموں کی اِنقلابی جماعت عاملہ جو ۱۷۹۵ ع سے ۱۷۹۹ ع تک حکومت کرتی رھی -

**Directrix**, *n.* (pl. *-ices*): (۱) منتظمہ ؛ مہتممہ - (۲) (ہندسہ) موتب -

**Direful**, *a.*: ہولناک ؛ مہیب ؛ دہشت ناک -

**direfully**, *adv.*: ہولناک طریقے سے ؛ مہیب طریقے سے -

**Dirge** (-j), *n.*: (۱) دفن کے وقت کا نوحہ ؛ بین ؛ مرثیہ - (۲) ماتم ؛ آہ وزاری ؛ شیون -

**Dirigible**, *a. & n.*: (۱) (وہ غبارہ) جس کی حرکت قابو میں ہو - (۲) غبارہ ؛ زپلن وغیرہ -

**Diriment**, *a.*: باطل کرنے والا ؛ فسخ کرنے والا ؛ کالعدم کرنے والا ؛ ناسخ -

*d. impediment*: قانونی سقم جس کی بنا پر نکاح اِبتدا ھی سے کالعدم قرار دیا جائے -

**Dirk** *n., & v. t.*: (۱) ایک قسم کا خنجر - (۲) خنجر مارنا

**Dirt**, *n.*: (۱) نجاست ؛ غلاظت ؛ کیچڑ - (۲) ذلیل چیز ؛ نکمی چیز - (۳) زمین ؛ مٹی - (۴) میلا پن ؛ گندگی ؛ کثافت - (۵) فحش گفتگو ؛ گندی باتیں -

*d.-eating*: وہ مرض جس میں مٹی کھانے کا ھوکا ھوتا ھے -

*d.-cheap*: مٹی کے مول ؛ بہت سستا -

*d. pie*: مٹی کے سموسے وغیرہ جو بچے کھیل میں بناتے ھیں -

*eat d.*: توھین یا ذلت چپ چاپ برداشت کرنا -

*fling d.*: فحش گالیاں دینا ؛ کیچڑ اُچھالنا -

*yellow d.*: سونا -

**Dirty**, *a., & v. t. & i.*: (۱) میلا ؛ آلودہ ؛ سنا ھوا ؛ غلیظ ؛ گندہ ؛ نجس ؛ کثیف - (۲) ناپاک ؛ فحش ؛ مکروہ - (۳) کمینہ ؛ ذلیل ؛ سفلہ ؛ فرومایہ ؛ حقیر - (۴) ناجائز طور پر وصول کیا ھوا ؛ حرام کا - (۵) (موسم) طوفانی - (۶) (رنگ) میلا ، جو کھلتا ھوا نہ ھو - (۷) میلا ھونا ؛ میلا کرنا ؛ گندہ ھونا ؛ گندہ کرنا -

*D. Allan*: ایک دریائی پرند جو دوسرے پرندوں کی قے کھاتا ھے -

*D. Shirts*: ایک سو ایک نمبر کی پیدل رجمنٹ -

*d. work*: بے ایمانی ؛ غیر دل چسپ کام -

**dirtily**, *adv.*: میلے پن سے ؛ گندے طور پر وغیرہ -

**dirtiness**, *n.*: میلا پن ؛ گندگی ؛ غلاظت ؛ نجاست -

**dirtyish**, *a.*: کسی قدر میلا وغیرہ -

**Dis-**, *pref.*: سابقہ (لاطینی *-dis* ‘ *-di* ‘ *-dif*) سے ماخوذ اور *bis* "دوبار" اور (*duo*) "دو" کا ہم اصل) بمعنی علحدہ ‘ جدا ‘ الگ ‘ دور ‘ درمیان ‘ ایک ایک کرکے ‘ بالکل ‘ پورے طور پر ‘ سراسر ‘ سربسر ‘ نا ‘ نہ ‘ غیر ‘ خلاف ‘ برعکس ‘ خارج -

**Disability**, *n.*: مجبوری ؛ معذوری ؛ خصوصاً قانوناً مجاز نہ ھونا ؛ اِمتناع -

**Disable**, *v. t.*: (۱) بے کار کردینا - (۲) لنگڑا لولا کردینا ؛ اپاھج بنادینا ؛ معذور کردینا ؛ نکما کردینا - (۳) قانوناً منع کرنا ؛ (کسی حق سے) محروم قرار دینا ؛ ممانعت کرنا -

**disablement**, *n.*: بے کار کردینا یا ھوجانا ؛ معذور کردینا یا ھوجانا ؛ اِمتناع -

**Disabuse**, *v. t.*: آنکھیں کھول دینا ؛ چتانا ؛ وھم باطل دور کرنا ؛ خیال خام دور کرنا -

**Disaccord**, *n., & v. i.*: (۱) اِختلاف ؛ ناموافقت ؛ ناسازگاری ؛ پھوٹ - (۲) اِختلاف ھونا ؛ ناموافقت ھونا ؛ پھوٹ پڑنا -

**Disadvantage**, *n.*: (۱) ناموافق صورت حال ؛ دقت ؛ دشواری - (۲) نقصان ؛ ضرر ؛ گھاٹا -

**Disadvantageous**, *a.*: ناموافق ؛ مضر ؛ جس میں گھاٹا ھو ؛ باعث تنقیص ؛ موجب بد نامی -

**disadvantageously**, *adv.*: مضر طور پر ؛ ناموافق طور پر وغیرہ -

**Disaffected**, *a.*: پھرا ھوا ؛ بگڑا ھوا ؛ مخالف ؛ منحرف -

**Disaffection**, *n.*: سیاسی بے چینی ؛ اِطاعت سے اِنحراف -

**Disaffirm**, *v. t.*: (۱) (قانون) (سابق فیصلہ) منسوخ کردینا -

(۲) تسلیم نہ کرنا ؛ ماننے سے اِنکار کرنا ( تصفیے وغیرہ کو ) -

**disaffirmation**, *n.* : منسوخی ؛ ماننے سے اِنکار -

**Disafforest**, *v. t.* : جنگل کو قانوناً معمولی زمین قرار دینا -

**disafforestation**, *n.* : جنگل کا معمولی زمین قرار دیا جانا -

**Disagree**, *v. i.* : (۱) مختلف ہونا ؛ غیر مشابہ ہونا ؛ غیر مطابق ہونا - (۲) اِختلاف راے ہونا ؛ اِختلاف کرنا ؛ آپس میں نزاع ہونا - (۳) ( غذا یا آب و ہوا کا ) ناموافق ہونا ؛ موافق نہ آنا ، نا ساز گار ہونا ، مضر پڑنا -

**disagreement**. *n.* : اِختلاف ؛ نا موافق ہونا ؛ نزاع ؛ جھگڑا ؛ نا اِتفاقی -

**Disagreeable** ( -gria- ), *a.* & *n.* : (۱) نامرغوب ؛ ناپسند ؛ نا خوش گوار ؛ ناگوار - (۲) بد مزاج ؛ کج خلق - (۳) ( اِسم عموماً صیغہ جمع میں ) ناگوار تجربے ؛ تلخ تجربے ؛ پریشانیاں ؛ تردداات ؛ تکلیفیں -

**disagreeableness**, *n.* : ناموافقت ؛ ناگواری ؛ بد مزاجی ؛ کج خلقی -

**disagreeably**, *adv.* : ناموافقانہ ؛ مخالفانہ ؛ ناگوارطور پر ؛ کج خلقی سے -

**Disallow**, *v. t.* : نامنظور کرنا ؛ قبول نہ کرنا ؛ اِجازت نہ دینا ؛ ممانعت کرنا -

**Disannul**, *v. t.* ( -ll- ) : منسوخ کرنا ؛ کالعدم کرنا -

**Disappear**, *v. i.* : غائب ہونا ؛ کافور ہونا ؛ الوپ ہونا ؛ نظر سے اوجھل ہونا ؛ ناپید ہونا ؛ کھو جانا ؛ گم ہوجانا ؛ مفقود ہو جانا -

**disappearance**, *n.* : غائب ہو جانا وغیرہ -

**Disappoint**, *v. t.* : (۱) نا اُمید کرنا ؛ مایوس کرنا ؛ وعدہ خلافی کرنا - (۲) ( توقع ) باطل کرنا ؛ ( اُمید ) توڑنا ؛ ( مقصد ) فوت کرنا -

**disappointedly**, *adv.* : نا اُمیدانہ ؛ مایوسانہ -

**disappointing**, *a.* : مایوس کن -

**disappointingly**, *adv.* : مایوس کن طریقے سے -

**disappointment**, *n.* : نا اُمیدی ؛ مایوسی ؛ مایوس کن واقعہ -

**Disapprobation**, *n.* : نا رضا مندی ؛ نا خوشی ؛ نا منظوری ؛ نا پسندیدگی -

**disapprobative, disapprobatory**, *aa.* : نا رضا مندانہ ؛ معترضانہ -

**Disapprove**, *v. t.* & *i.* : نا پسند کرنا ؛ نا پسندیدگی کا اِظہار کرنا ؛ رد کرنا ؛ نا منظور کرنا -

**disapproval**, *n.* : نا رضا مندی ؛ نا خوشی ؛ نا منظوری ؛ نا پسندیدگی -

**disapprovingly**, *adv.* : نا پسندیدگی کے ساتھ ؛ نا خوشی سے ؛ نا پسند کرتے ہوئے -

**Disarm**, *v. t.* & *i.* : (۱) ہتیار چھین لینا ؛ اسلحہ ضبط کرلینا - (۲) ( شمشیر زنی ) ( حریف کے ہاتھ سے ) ہتیار گرادینا - (۳) ( فوج یا بیڑے کو ) اُس حالت میں لے آنا جو امن کے زمانے میں تھی ؛ ( شہر کی ) مورچہ بندی توڑ دینا ؛ مورچے گرادینا ؛ ( جہاز کو ) سامان حرب سے خالی کردینا ؛ فوجی قوت میں یا سامان حرب میں تخفیف کرنا - (۴) بے ضرر کرنا - (۵) عداوت یا بد گمانی دور کرنا -

**disarmament**, *n.* : تخفیف فوج ؛ تخفیف اسلحہ -

**Disarrange**, *v. t.* : ابتر کرنا ؛ بے ترتیب کرنا ؛ گڑبڑ کرنا ؛ اُلٹ پلٹ کرنا -

**disarrangement**, *n.* : ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ گڑبڑ -

**Disarray**, *n.*, & *v. t.* : (۱) بے ترتیبی ؛ ابتری ؛ بے ترتیب کرنا ؛ ابتر کرنا - (۲) ( شعر ) ننگا کرنا ؛ برہنہ کرنا ؛ عریاں کرنا ؛ نیم عریانی ؛ شب خوابی کا لباس ؛ بے ترتیب لباس -

**Disarticulate**, *v. t.* : جوڑ جوڑ الگ کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا -

**disarticulation**, *n.* : جوڑ جوڑ الگ کردینا -

**Disassimilation**, *n.* : ممزوج یا مدغم چیزوں کو پھر الگ الگ کر دینا -

**Disaster**, *n.* : مصیبت ؛ آفت ؛ حادثہ ؛ سانحہ - بد قسمتی ؛ بد نصیبی ؛ شامت -

**disastrous**, *a.* : مصیبت خیز ؛ آفت انگیز ؛ ( متروک ) منحوس -

**disastrously**, *adv.* : مصیبت خیز وغیرہ -

**Disavow**, *v. t.* : نہ ماننا ؛ تسلیم نہ کرنا ؛ اِنکار کرنا ؛ تردید کرنا -

**disavowal**, *n.* : اِنکار ؛ تردید -

**Disband**, *v. t.* & *i.* : ( فوج کو ) خدمت سے سبکدوش کرنا -

**disbandment**, *n.* : ( فوج کی ) خدمت سے سبکدوشی -

**Disbar**, *v. t*, ( -rr- ) : جماعت وکلا ( bar ) کی رکنیت سے خارج کرنا ؛ بیرسٹروں کے زمرے سے محروم کرنا -

**disbarment**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنے میں -

**Disbelieve**, *v. t.* & *i.* : (۱) اعتقاد نہ کرنا ؛ یقین نہ کرنا ؛ باور نہ کرنا ؛ نہ ماننا - (۲) متشکک ہونا ؛ بے اعتقاد ہونا - (۳) قائل نہ ہونا -

**disbelief**, *n.* : بے اعتباری ؛ بے اعتقادی -

**Disbench**, *v. t.* : بنچروں ( Benchers ) کے زمرے سے خارج کرنا -

**Disbranch**, *v. t.* : ( درخت کی ) شاخیں دور کردینا ؛ شاخیں چھانٹ ڈالنا -

**Disbud**, *v. t.* ( -dd- ) : ( درخت کی ) زائد کلیاں توڑ ڈالنا -

**Disburden**, *v. t.* : (۱) سبکدوش کرنا ؛ بوجھ اُتارنا - (۲) چھٹکارا پانا ؛ دبے ہوئے خیالات کا اظہار کرنا -

**Disburse**, *v. t.* & *i.* : (۱) صرف کرنا ؛ خرچ کرنا ؛ ادا کرنا - (۲) روپیہ ادا کرنا -

**disbursement**, *n.* : صرف ؛ خرچ ؛ ادائی .

**Disc** : دیکھو DISK -

**Discalceate** ( -at ), *a.* & *n.*, **Discalceated, Discalced** ( -st ), *aa.* : برہنہ پا ؛ ننگے پانو ؛ صرف چمڑے کے موزے پہنے ہوئے ؛ برہنہ پا راہب یا راہبہ -

**Discard**, *v. t.*, *i.* & *n.* : (۱) ( تاش کے کسی پتے کا ) چھانٹنا ؛ بد رنگی میں پھینکنا - (۲) ترک کرنا ؛ چھوڑنا - (۳) برخاست کرنا ؛ برطرف کرنا - (۴) تاش کے کسی پتے کا چھانٹنا ؛ وہ پتا جو چھانٹا جائے .

**Discarnate**, *a.* : جسم سے پاک ؛ بے جسم -

**Discern** ( -s-, -z- ) *v. t. & i.* : (۱) (قدیم) اِمتیاز کرنا ؛ تمیز کرنا ؛ فرق پہچاننا - (۲) ادراک کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ دریافت کرلینا؛ پہچاننا؛ شناخت کرنا ؛ سمجھ جانا ؛ بھانپ لینا -

**discernible**, *a.* : قابل اِمتیاز ؛ قابل فہم ؛ قابل شناخت -

**discernibly**, *adv.* : قابل شناخت طور پر -

**Discerning**, *a.* ; صاحب اِدراک ؛ صاحب بصیرت ؛ تیز فہم ؛ دور رس ؛ نکتہ رس -

**Discernment**, *n.* : (۱) اِدراک ؛ دریافت ؛ بصیرت - (۲) تیز فہمی ؛ دور رسی ؛ نکتہ رسی ؛ ذکاوت -

**Discerptible** *a.* : جو علحدہ یا الگ ہوسکے ؛ علحدگی پذیر-

**discerptibility**, *n.* : جدا ہو سکنے کی صلاحیت ؛ علحدگی پذیری -

**Discerption**, *n.* : علحدگی ؛ الگ ہونے کی صلاحیت ؛ علحدہ یا الگ کیا ہوا حصہ -

**Discharge**, *v. t. & i.* : (۱) سبک دوش کرنا ؛ بوجھ اُتارنا ؛ (برق) خارج کرنا - (۲) برخاست کرنا ؛ برطرف کرنا؛ موقوف کرنا ؛ علحدہ کرنا - (۳) آزاد کرنا ؛ رہا کرنا ؛ چھوڑنا ؛ جانے کی اجازت دینا - (۴) (تیر) چلانا ؛ (بندوق) داغنا ؛ (مواد وغیرہ) نکلنا ؛ جہاز وغیرہ سے مال اُتارنا -(۵) (دریا کا) (سمندر میں) گرنا - (۶) (قانون) منسوخ کرنا- (۷) عہدہ برآ ہونا ؛ انجام دینا ؛ ادا کرنا ؛ بجالانا ؛ ایفا کرنا - (۸) (رنگ ریزی) رنگ دور کرنا ؛ رنگ چھڑانا -

*d. bankrupt* : دیوالیے کو مطالبوں سے بری کرنا -

**Discharge**, *n.* : (۱) (جہاز وغیرہ سے) مال اُتارنا - (۲) دغنا ؛ داغنا ؛ شلک ؛ فیر، چلانا (تیر کا) - (۳) اِخراج ؛ نکاس (بجلی، پانی، مواد وغیرہ کا) - (۴) رہائی ؛ بریت ؛ اِستثنا ؛ معافی ؛ چھٹکارا ؛ خلاصی ؛ پروانۂ رہائی ؛ حکم آزادی - (۵) برطرفی ؛ موقوفی - (۶) بےباقی : ادائی - (۷) بجا آوری ؛ انجام دہی؛ تعمیل - (۸) (رنگ ریزی) رنگ چھڑانا ؛ رنگ چھڑانے کا مسالا -

**Discharger**, *n.* : (۱) بوجھ اتارنے والا ؛ خارج کرنے والا وغیرہ - (۲) مخرج برق -

**Disciple**, *n.* : (۱) حواری (حضرت عیسیٰ کے بارہ انصار میں سے ایک) - (۲) حضرت عیسیٰ کا کوئی سابق الایمان پیرو - (۳) پیرو ؛ متبع ؛ مقلد ؛ مرید ؛ شاگرد ؛ چیلا -

**discipleship**, *n.* : پیروی ؛ تقلید ؛ مریدی ؛ شاگردی ؛ اِتباع -

**discipular**, *a.* : حواریانہ ؛ حواری کے متعلق ؛ مریدانہ ؛ شاگردانہ وغیرہ -

**Disciplinarian**. *n.* : تادیب یا انضباط پر زور دینے والا ؛ سخت گیر -

**Disciplinary** (also -pli- ), *a.* : (۱) انضباطی ؛ تادیبی - (۲) ذہنی تربیت کا ؛ ذہنی تربیت سے متعلق -

**Discipline**, *n.* : (۱) (قدیم) تعلیم کا کوئی شعبہ ؛ فن - (۲) ذہنی اور اخلاقی تربیت ؛ وہ مصیبت جس سے تزکیۂ نفس ہو - (۳) فوجی تربیت ؛ قواعد - (۴) حسن تربیت ؛ تربیت یافتگی - (۵) طالب علموں، فوجیوں یا قیدیوں کا اِنضباط - (۶) دستورالعمل - (۷) ارکان کلیسا کا نظام عمل - (۸) تادیب ؛ تادیبی سزا ؛ تنبیہ - (۹) (کلیسا) ریاضت ؛ مجاہدہ (کفارے کے طور پر) -

**disciplinal** ( or -inal ), *a.* : تربیت سے متعلق ؛ انضباطی ؛ تادیبی -

**Discipline**, *v. t.* : (۱) سدھانا ؛ تربیت کرنا ؛ اِطاعت کی تعلیم دینا ؛ فوجی تربیت دینا ؛ قواعد سکھانا - (۲) تادیب کرنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ تادیبی سزا دینا -

**disciplinable**, *a.* : اِنضباط پذیر ؛ تربیت پذیر -

**Disclaim**, *v. t. & i.* : (۱) قانوناً دست بردار ہونا ؛ دست بردار ہونا - (۲) ملکیت، ذمہ داری وغیرہ سے اِنکار کرنا؛ تردید کرنا ؛ بے تعلقی یا لاعلمی ظاہر کرنا -

**Disclaimer**, *n.* : دست برداری ؛ ترک ؛ تردید ؛ ملکیت یا ذمہ داری سے اِنکار ؛ بے تعلقی یا لاعلمی کا اِظہار -

**Disclose** (-z ), *v. t.* : کھولنا ؛ پیش کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ منکشف کرنا ؛ اِفشا کرنا ؛ فاش کرنا -

**Disclosure** ( -zher ), *n.* : (۱) کھولنا ؛ اِظہار ؛ اِنکشاف ؛ اعلان ؛ افشا - (۲) وہ چیز جس کا اِظہار کیا جائے ؛ فاش کیا ہوا راز -

**Discobolus** ( pl. - *i.* ) *n.* : (۱) حلقہ باز (اس قدیم کھیل کا کھیلنے والا جس میں لوہے کے حلقے دور سے ایک کھونٹی پر پھینکے جاتے تھے) - (۲) وہ مجسمہ جس میں حلقہ باز حلقہ پھینکتا ہوا دکھایا جائے -

**Discoid**, *a.* : قرص نما ؛ گردہ نما -

**Discolour** ( -kul- ), *v. t. & i.* : (۱) رنگ بدل دینا ؛ دو رنگ کردینا ؛ دھبے ڈالنا - (۲) دھبے پڑجانا -

**discolo (u) ration**, **discolourment**, *nn.* : دھبے ڈال دینا یا پڑ جانا -

**Discomfit** ( -ku- ) *v. t.* : (۱) شکست دینا ؛ ہزیمت دینا - (۲) (تدبیر) اُلٹ دینا ؛ باطل کردینا ؛ چلنے نہ دینا ؛ چھکے چھڑا دینا ؛ بدحواس کر دینا -

**discomfiture** ( -tsher ), *n.* : شکست ؛ ہزیمت ؛ چھکے چھوٹ جانا -

**Discomfort** ( -ku- ), *n.*, & *v. t.* : (۱) بے کلی ؛ بے چینی ؛ اُلجھن - (۲) بےآرامی ؛ تکلیف - (۳) بے کل کرنا؛ بے چین کرنا -

**Discommode**, *v. t.* : زحمت دینا ؛ تکلیف دینا -

**Discommon**, *v. t.* : (۱) (دکان دار کو) طالب علموں کے ہاتھ مال بیچنے کی ممانعت کرنا - (۲) (تمام چراگاہوں کے گرد) باڑ لگانا (شخصی ملکیت بنانے کے لیے) -

**Discommons**, *v. t.* : (۱) (کالج کے طالب علم کا) کھانا بند کرنا - (۲) (دکان دار کو) طالب علموں کے ہاتھ مال بیچنے کی ممانعت کرنا -

**Discompose**, *v. t.* سکون میں خلل ڈالنا ؛ اُلجھن میں ڈالنا ؛ پریشان کردینا ؛ مضطرب کردینا ؛ گھبرا دینا -

**discomposedly**, *adv.* : مضطربانہ ؛ گھبراہٹ سے وغیرہ -

**discomposingly** *adv.* : مضطرب کرتے ہوئے ؛ پریشان کرتے ہوئے -

**discomposure** ( -zher ), *n* : اِضطراب؛ انتشار؛ پریشانی ؛

گھبراهٹ -

**Disconcert,** *v. t.* : (۱) (تجویز کو) آلٹ دینا ؛ باطل کرنا ؛ (کام) بگاڑ دینا - (۲) مضطرب کرنا ؛ گھبرا دینا ؛ بد حواس کردینا -

**disconcertment,** *n.* : اِضطراب ؛ بد حواسی ؛ ابتری ؛ مضطرب کردینا ؛ اُلٹ دینا یا اُلٹ جانا (تدبیر کا) -

**Disconnect,** *v. t.* : جدا کرنا ؛ علحدہ کرنا -

**Disconnected,** *a.* : (۱) جدا کیا ہوا ؛ علحدہ - (۲) (تقریر یا تحریر) غیر مسلسل ؛ غیر مربوط ؛ بے ربط -

**disconnectedly,** *adv.* : بے ربطی کے ساتھ ؛ غیر مسلسل طور پر -

**disconnectedness,** *n.* : بے ربطی ؛ عدم تسلسل -

**Disconnexion, -ction,** *n.* : (۱) جدا کرنا ؛ علحدگی - (۲) عدم تسلسل ؛ بے ربطی -

**Disconsolate,** (-at), *a.* : بے کس ؛ عاجز ؛ ناقابل تسلی ؛ ملول ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ مایوس ؛ نا اُمید ؛ اُداس -

**disconsolately,** *adv.* :- بے کسانہ ؛ عاجزانہ ؛ مایوسانہ وغیرہ

**Discontent,** *n.*, *a.*, & *v. t.* : (۱) بے اِطمینانی ؛ نا خوشی ؛ عدم قناعت - (۲) شکایت - (۳) غیر مطمئن ؛ غیر قانع ؛ نا خوش - (۴) غیر مطمئن کرنا -

**Discontented,** *a.* : غیر مطمئن ؛ نا خوش وغیرہ -

**discontentedly,** *adv.* : غیر مطمئن طور پر -

**discontentedness, discontentment,** *nn.* : بے اطمینانی ؛ نا خوشی -

**Discontiguous,** *a.* : منفصل ؛ غیر متصل ؛ جس کے حصے ملے ہوئے نہ ہوں -

**Discontinue,** *v. t.* : (۱) بند کرنا ؛ موقوف کرنا - (۲) چھوڑنا ؛ ترک کرنا - (۳) (چندے یا اخبار کی) ادائی یا خریداری بند کردینا -

**discontinuance,** *n.* : موقوفی ؛ ترک -

**Discontinuous,** *a.* : منفصل ؛ منقطع ؛ غیر مسلسل -

**discontinuity,** *n.* : اِنقطاع ؛ عدم تسلسل -

**discontinuously,** *adv.* : وقفے کے ساتھ ؛ بیچ بیچ میں چھوڑتے ہوئے ؛ بغیر تسلسل کے -

**Discord,** *n.* : (۱) نا موافقت ؛ اِختلاف ؛ پھوٹ ؛ نزاع ؛ جھگڑا ؛ نا اِتفاقی - (۲) نا گوار یا کرخت آواز - (۳) بے سرا پن ؛ بے میل ہونا ؛ ناسازی ؛ بے آہنگی - (۴) بے میل سر ؛ بے آہنگ نغمہ -

**discordance,** *n.* : نا موافقت ؛ اِختلاف ؛ نزاع ؛ پھوٹ -

**discordant,** *a.* : ناموافق ؛ ناساز ؛ اِختلافی ؛ نزاعی ؛ کرخت ؛ نا گوار (آواز) -

**discordantly,** *adv.* : نا موافقت کے ساتھ ؛ اِختلاف کے ساتھ وغیرہ -

**Discord,** *v. i.* : (۱) اِختلاف ہونا ؛ نزاع ہونا ؛ پھوٹ پڑنا ؛ مختلف ہونا ؛ میل نہ کھانا - (۲) بے میل ہونا ؛ بے سرا ہونا ؛ بے آہنگ ہونا ؛ کانوں کو نا گوار ہونا ؛ کرخت آواز پیدا کرنا -

**Discount** (-ow-), *n.* : (۱) مجرائی ؛ منہائی ؛ بٹا ؛ کٹوتی - (۲) ہنڈاون ؛ دستی کاٹنا - (۳) منہائی کرنا ؛ بٹا دینا - (۴) مبالغے کی منہائی (کسی قصے میں سے اندازاً مبالغے کا حصہ نکال کر اُس کی اصلیت کا تعین) -

*at a d.* : اصل قیمت سے کم پر ؛ تحت مساوات ؛ مندا -

**Discount,** *v. t.* : (۱) ہنڈی سکھارنا - (۲) نظر انداز کرنا ؛ شمار نہ کرنا - (۳) کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ منہا کرنا ؛ نکالنا - (۴) فوری مگر قلیل نفع پر بیچ ڈالنا - (۵) (قصے سے) مبالغے کو منہا کرنا ؛ پہلے سے بیان کر کے (قصے کو) باسی کردینا ؛ پہلے سے بیان کر کے اثر زائل کردینا -

**discountable,** *a.* : قابل منہائی ؛ لائق نظر اندازی وغیرہ -

**Discountenance,** *v. t.* : تائید سے اِنکار کرنا ؛ حمایت سے انکار کرنا ؛ روکنا ؛ باز رہنے کی صلاح دینا ؛ نا پسند کرنا ؛ رد کرنا ؛ ناراضی ظاہر کرنا -

**Discourage** (-kurij), *v. t.* : (۱) ہمت توڑنا ؛ دل شکستہ کرنا ؛ بد دل کرنا ؛ پست کردینا - (۲) روکنا ؛ باز رکھنا - (۳) تائید سے اِنکار کرنا ؛ حمایت نہ کرنا ؛ نا پسند کرنا -

**discouragement,** *n.* : ہمت شکنی ؛ دل شکنی ؛ عدم حمایت ؛ عدم تائید -

**discouragingly,** *adv.* : ہمت شکنی کے طور پر وغیرہ -

**Discourse** (-ors), *n.* : (۱) (قدیم) گفتگو ؛ مکالمہ ؛ بات چیت - (۲) تقریر ؛ بیان ؛ مقالہ ؛ رسالہ ؛ وعظ ؛ خطبہ -

**Discourse** (-ors), *v. t.* & *i.* : (۱) گفتگو کرنا ؛ بات چیت کرنا ؛ مکالمہ کرنا - (۲) کسی موضوع پر تقریراً یا تحریراً بحث کرنا ؛ اظہار خیال کرنا - (۳) (گیت) گانا ؛ ادا کرنا -

**Discourteous,** *a.*, **Discourtesy,** *n.* (-ker-, -kor-) : کج خلق ؛ بد تمیز ؛ بد تہذیب ؛ غیر مہذب ؛ کج خلقی ؛ بد تہذیبی ؛ بد تمیزی -

**discourteously,** *adv.* : کج خلقی یا بد تمیزی سے وغیرہ -

**Discover** (-ku-), *v. t.* : (۱) ظاہر کرنا ؛ اِنکشاف کرنا ؛ منکشف کرنا ؛ فاش کرنا ؛ اِفشا کرنا ؛ پیش کرنا - (۲) معلوم کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ دفعتاً محسوس کرنا -

*d. check* : وہ شہ جو مہرے کو ہٹا لینے سے پڑے -

**discoverable,** *a.* : قابل دریافت ؛ اِنکشاف پذیر -

**discoverer,** *n.* : دریافت کنندہ وغیرہ -

**Discovert** (-ku-), *a.* : (قانون) نا کتخدا یا بیوہ (عورت) -

**Discovery** (-ku-), *n.* : (۱) اِظہار ؛ اِفشا ؛ (قانون) فریق مقدمہ کا عدالت کے حکم سے مجبور ہوکر اپنا خاص ثبوت پیش کرنا ؛ (ناول) قصے کے پلاٹ کا حل - (۲) دریافت ؛ اِنکشاف ؛ اِکتشاف -

**Discredit,** *n.* : (۱) بے اعتباری ؛ بد نامی ؛ رسوائی ؛ بد نامی کی بات - (۲) شبہہ ؛ بد ظنی ؛ مشکوک یا مشتبہ ہونا - (۳) ساکھ اُٹھ جانا -

**Discredit,** *v. t.* : (۱) یقین نہ کرنا ؛ اعتبار نہ کرنا ؛ غیر معتبر ٹھیرانا - (۲) بے اعتبار کرنا ؛ بد نام کرنا -

**Discreditable,** *a.* : موجب بے اعتباری ؛ باعث بد نامی ؛ شرم ناک -

**discreditably,** *adv.* : شرم ناک طور پر ؛ بدنام کن طور پر -

**Discreet,** *a.* : معتاط ؛ ہوشیار ؛ موقع محل دیکھ کر بات کہنے والا -

**discreetly,** *adv.* : سمجھ بوجھ کر ؛ احتیاط سے وغیرہ -

**Discrepant** ( -or -kre- ), *a.* : متناقض ؛ مختلف -

**discrepancy**, *n.* : تناقض : اِختلاف ؛ فرق -

**Discrete**, *a.* : (۱) الگ ؛ جدا ؛ علحدہ ؛ ممیز ؛ غیر مسلسل - (۲) ( ما بعد الطبیعیات ) مجرد -

**discreteness**, *n.* : علحدگی ؛ جدائی ؛ اِمتیاز ؛ عدم تسلسل ؛ مجرد ہونا -

**Discretion**, *n.* : (۱) اِختیار تمیزی - (۲) تمیز ؛ دور اندیشی ؛ شعور ؛ قوت فیصلہ -

*d. is the better part of valour* : ( مزاحاً ) بڑی بہادری یہ ہی ہے کہ آدمی اپنی جان بچائے -

*at. d.* : حسب دل خواہ -

*surrender at d.* : بغیر کسی شرط کے ہتیار ڈال دینا -

*years, age of d.* : سن شعور ؛ سن تمیز -

**discretionary**, *a.* : اِختیار تمیزی پر مبنی یا اُس سے متعلق -

**Discriminate**, *v. t. & i.* : (۱) فرق کرنا ؛ اِمتیاز کرنا ؛ تمیز کرنا ؛ فرق پہچاننا ؛ فرق ہونا ؛ وجہ اِمتیاز ہونا - (۲) تفریق کرنا ؛ ملحوظ رکھنا -

*d. against* : کسی پر دوسروں سے زیادہ سختی کرنا ( محصول وغیرہ کی تشخیص وغیرہ میں ) -

**discrimination**, *n.* : فرق ؛ اِمتیاز ؛ تفریق ؛ تمیز ؛ اِدراک ؛ شعور -

**discriminative**, *a.* : فرق کرنے والا ؛ اِمتیاز کنندہ -

**Discriminating**, *a.* : (۱) فرق کرنے والا ؛ صاحب تمیز وغیرہ - (۲) صاحب اِدراک ؛ ذی شعور ؛ تیز فہم -

*d. duty, rate* : محصول تفریقی ؛ شرح تفریقی -

**Discrown**, *v. t.* : تاج اُتارلینا ؛ معزول کرنا -

**Discursive**, *a.* : (۱) طولانی - (۲) مدلل ؛ مبرهن ؛ غیر بدیہی -

**discursively**, *adv.* : پیچ دار طور پر ؛ چکر کھاکر ؛ منحرف طور پر ؛ مدلل طریقے سے -

**discursiveness**, *n.* : پیچ دار ہونا ؛ گھماو ہونا ؛ مدلل ہونا -

**Discuss**, *v. t.* : (۱) بحث کرنا (۲) نوش کرنا ؛ تناول کرنا -

**discussible**, *a.* : قابل مباحثہ ؛ بحث پذیر -

**Discussion** ( -shn ), *n.* : (۱) بحث ؛ مباحثہ ؛ مذاکرہ - (۲) تناول -

**Disdain**, *n. & v. t.* : (۱) حقارت ؛ تحقیر - (۲) حقارت کرنا ؛ تحقیر کرنا ؛ حقارت سے دیکھنا - (۳) کسر شان سمجھنا ؛ توجہ کے لایق نہ سمجھنا -

**disdainful**, *a.* : متکبر ؛ حقارت آمیز -

**disdainfully**, *adv.* : متکبرانہ ؛ حقارت سے -

**Disease** ( -zez ), *n.* : (۱) بیماری ؛ " " (۲) عارضہ ؛ مرض ؛ روگ - (۳) دماغی یا اخلاقی بیماری -

**Diseased** ( -zezd ), *a.* : (۱) بیمار ؛ مریض ؛ علیل ؛ روگی (۲) بگڑا ہوا ؛ مختل -

**Disembark**, *v. t. & i.* : جہاز سے اُتارنا یا اُترنا -

**disembarkation**, *n.* : جہاز سے اُتارنا یا اُترنا -

**Disembarrass**, *v. t.* : پریشانی یا اُلجھن دور کرنا ؛ چھٹکارا دینا ؛ نجات دینا

**disembarrassment**, *n.* : پریشانی سے نجات ، چھٹکارا -

**Disembody**, *v. t.* : (۱) جسمانیت یا مادیت دور کرنا ؛ تجرید کرنا - (۲) ( فوج کو ) خدمت سے سبک دوش کرنا -

**disembodiment**, *n.* : تجرید ؛ جسمانیت یا مادیت دور ہونا یا کرنا -

**Disembogue** ( -og ), *v. i. & t.* ; (۱) ( دریا کا ) ( سمندر وغیرہ میں ) گرنا - (۲) ( تقریر کا ) دریا بہانا یا بہنا ؛ ( بھیڑ یا مجمع کا ) اُمنڈنا ؛ ٹوٹ پڑنا -

**Disembosom**, *v. t. & i.* : (۱) ظاهر کرنا ؛ فاش کرنا ؛ اِفشا کرنا - (۲) ( کسی سے ) اپنا راز کہنا ؛ رازدار بنانا -

**Disembowel**, *v. t.* ( -ll- ): آنتیں نکال ڈالنا ؛ ( پیٹ کو ) اِس طرح چاک کرنا کہ آنتیں نکل پڑیں -

**disembowelment**, *n.* : اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Disembroil**, *v. t.* : سلجھانا ؛ ابتری یا اُلجھاو دورکرنا -

**Disenchant**, *v. t.* : جادو کے اثر سے نجات دینا ؛ خیال خام دور کرنا ؛ وهم باطل دور کرنا -

**disenchantment**, *n.* : جادو یا وهم باطل سے چھٹکارا یا نجات -

**Disencumber**, *v. t.* : سبک دوش کرنا ؛ آزاد کرنا ؛ سر کا بوجھ اُتارنا -

**Disendow**, *v. t.*: ( گرجا وغیرہ سے ) اوقات چھین لینا -

**disendowment**, *n.* : اوقات کی ضبطی -

**Disengage**, *v. t. & i. & n.* : (۱) الگ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ چھڑانا ؛ آزاد کرنا ؛ مخلصی دینا ؛ ڈھیلا کرنا - (۲) ( شمشیر زنی ) تلوار کی نوک کو حریف کی تلوار کے ایک پہلو سے دوسرے پہلو کی طرف لانا - (۳) علحدہ ہونا ؛ جدا ہونا -

**Disengaged**, *a.* : (۱) الگ کیا ہوا ؛ جدا ؛ آزاد ؛ رہا - (۲) جسے ملاقات کی فرصت ہو ؛ فارغ ؛ غیر مشغول - (۳) خالی (نشست وغیرہ) جو رکی ہوئی نہ ہو -

**Disengagement**, *n.* :- (۱) علحدگی ؛ رہائی ؛ آزادی ؛ مخلصی (۲) تخلیص ( کیمیائی اجزا کی ) - (۳) ترک تعلق ؛ تجرد ؛ علائق سے آزادی - (۴) نشست و برخاست کا بے تکلف اور بے تصنع انداز - (۵) نسبت چھوٹ جانا - (۶) ( شمشیر زنی ) دیکھو DISENGAGE : تلوار کی نوک کو حریف کی طرف بڑھانے کا کرتب -

**Disentail**, *v. t.* : ( قانون ) اِس قید کو توڑ دینا کہ جایداد هر کسی کو بذریعۂ وصیت منتقل نہ هو سکے دیکھو ENTAIL -

**Disentangle**, *v. t. & i.* :- (۱) چھڑانا ؛ خلاصی دینا ؛ نجات دینا - (۲) سلجھانا ؛ حل کرنا ؛ کھولنا ؛ اُلجھاو ( یا مشکل ) سے نکل آنا -

**disentanglement**, *n.* : آزادی ؛ خلاصی ؛ سلجھاو ؛ حل -

**Disenthral**, *v. t.* ( -ll- ) : غلامی سے آزاد کرنا -

**disenthralment**, *n.* : غلامی سے رهائی یا آزادی -

**Disentomb**, *v. t.* : (۱) قبر سے نکالنا - (۲) کھوہ کرنکالنا ؛ کھوج لگالینا ؛ تفتیش یا تحقیقات سے دریافت کرلینا -

**Disestablish**, *v. t.* : (۱) کسی کا اِنتظام مسترد کرنا - (۲) ( کلیسا کو ) سرکاری تعلقات سے محروم کردینا ؛ سرکاری حیثیت سے علیحدہ کردینا -

**disestablishment** *n.*: کسی کے اِنتظام یا کاروبار کا استرداد ؛ دفتری حیثیت سے علیحدگی -

*diseur* ( dezer ), *n.* ( fem. *-euse* ) : وہ شخص جو ناٹک وغیرہ میں تماشائیوں کو ہنسانے کے لئے ظریفانہ تقریر کرتا ھے -

**Disfavour**, *n.*, & *v. t.* : (۱) ناراضی ؛ ناخوشی ؛ نارضامندی ؛ نا پسندی - (۲) مورد ناخوشی یا ناراضی - (۳) ناپسند کرنا ؛ ناخوش ہونا ؛ ناراض ہونا -

**Disfeature** ( -tsher ), *v. t.* : شکل بگاڑ دینا ؛ صورت خراب کر دینا -

**Disfigure**, *v. t.* : بدنما کرنا ؛ شکل بگاڑنا ؛ ہیئت بگاڑنا ؛ آلودہ کرنا ؛ داغ لگانا -

**disfiguration, disfigurement**, *nn.* : بدنما کر دینا یا ہوجانا وغیرہ -

**Disforest**, *v. t.* : (۱) دیکھو DISAFFOREST - (۲) ( زمین کو ) جنگل کاٹ کر صاف کرنا -

**Disfranchise** ( -tshiz ), *v. t.* : (۱) حقوق شہریت سے محروم کرنا - (۲) پارلمنٹ میں نمائندگی کے ( یا ووٹ ) کے حق سے محروم کرنا -

**disfranchisement**, *n.* : حقوق شہریت سے محرومی ؛ نمائندگی یا ووٹ کے حق سے محرومی -

**Disfrock**, *v. t.* : پادریانہ لباس اور منصب سے محروم کردینا

**Disgorge** ( -j- ) *v. t.* & *i.* : (۱) اُگلنا - (۲) ( دریا کا ) سمندر وغیرہ میں گرنا -

**Disgrace** *n.* : (۱) تقرب سے محرومی ؛ مورد عتاب ہونا ؛ جاہ و مرتبہ کا چھن جانا - (۲) بدنامی ؛ شرم ؛ ذلت ؛ خواری ؛ رسوائی - (۳) موجب ذلت ؛ بدنامی کی بات ؛ شرم ناک چیز ؛ قابل ملامت فعل -

**disgraceful**, *a.* : شرم ناک ؛ ذلیل ؛ نامعقول -

**disgracefully**, *adv.* : ذلت آمیز طورپر ؛ شرم ناک طریقے سے -

**disgracefulness**, *n.* : شرم ناکی ؛ ذلت آمیزی -

**Disgrace**, *v. t.* : (۱) عنایت اور مرحمت کا برتاو موقوف کرنا ؛ جاہ و منصب چھین لینا - (۲) ذلیل کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ موجب بدنامی یا موجب رسوائی ہونا ؛ باعث شرم ہونا -

**Disgruntled**, *a.* : ( خصوصاً ممالک متحدہ میں ) آزردہ ؛ برہم ؛ اُداس -

**Disguise** ( -giz ), *v. t.* : (۱) بھیس بدلنا ؛ بہروپ بدلنا ؛ اصلیت کو چھپانا - غلط رنگ میں دکھانا ؛ کچھ کا کچھ ظاہر کرنا - (۳) چھپانا ؛ مخفی رکھنا -

*disguised in or with drink or liquor* : نشے میں چور -

**disguisement**, *n.* : بہروپ بدلنا ؛ بھیس بدلنا ؛ اِخفا ؛ چھپانا -

**Disguise**, *n.* : (۱) بھیس بدلنا - (۲) بھیس ؛ بہروپ - (۳) بناوٹ ؛ دھوکا ؛ فریب -

**Disgust**, *n.* : نفرت ؛ کراھت ؛ تنفر -

**Disgust**, *v. t.* : متنفر کرنا ؛ نفرت یا کراھت پیدا کرنا ؛ غصہ دلانا -

**disgustedly**, *adv.* : متنفر ہوکر ؛ غصے میں آکر -

**disgustingly**, *adv.* : نفرت انگیز طریقے سے وغیرہ -

**Disgustful**, *a.* : (۱) نفرت انگیز ؛ کریہہ - (۲) نفرت آمیز ؛ نفرت بھرا -

**Dish**, *n.* : (۱) قاب ؛ تونگا - (۲) کسی خاص قسم کا کھانا - (۳) ( قدیم ) پیالہ ؛ کٹورا ؛ جام - (۴) کوئی ( تونگے کی شکل کا ) ظرف -

*d.-cloth* & *-clout* : رکابیاں وغیرہ صاف کرنے کا کپڑا یا صافی -

*d. of gossip* : گپ شپ -

*d. of tea* : چائے نوشی -

*d.-wash, -water* : قاب وغیرہ کا دھوون -

*d.-washer* : ایک دریائی پرند -

*made d.* : کھانا جو کئی اجزا سے مرکب ہو -

*standing d.* : کوئی خاص کھانا جو روز پکتا ہو -

**Dish**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( کھانا ) قاب میں نکالنا - (۲) قاب نما یا مجوف بنانا - (۳) گھوڑے کا اگلے پیر گھماتے ہوئے چلنا - (۴) زک دینا ؛ دانو یا چال میں سبقت لے جانا ؛ ( خصوصاً سیاسیات میں ) حریف ھی کی پالیسی اختیار کرکے اُس کو زک دینا -

*d. up* : کھانا میز پر چننا ؛ واقعات یا دلائل دل‌کش انداز میں بیان کرنا -

**Dishabille** ( disabel ) *n.* : نامکمل یا ناکافی لباس پہنے ہوئے ہونا ؛ ڈھیلا ڈھالا لباس جو خلوت میں یا سوتے وقت پہنا جائے -

**Dishabituate** ( -h- ), *v. t.* : عادت چھڑانا -

**Dishallucination** ( -h- ), *n.* : اِزالۂ وھم ؛ اِزالۃ التباس -

**Disharmonize** ( -h- ), *v. t.* : ہم آہنگی میں خلل ڈالنا ؛ بے سرا کردینا ؛ ناساز کرنا -

**Disharmony** ( -h- ), *n.* : ناسازی ؛ بےسُراپن ؛ بے آھنگی -

**disharmonious**, *a.* : ناساز ؛ بےسُرا ؛ بے آھنگ -

**Dishearten**, *v. t.* : ہمت توڑنا ؛ ھمت شکنی کرنا ؛ نااُمید کرنا ؛ مایوس کرنا ؛ نراس کرنا ؛ ہمت پست کرنا ؛ حوصلہ پست کرنا -

**disheartenment**, *n.* : ھمت شکنی ؛ مایوسی ؛ پست ھمتی -

**Disherison** ( -h- ), *n.* : عاق کرنا ؛ محروم الارث کرنا

**Dishevelled**, *a.* : (۱) پریشان مو ؛ جس کے بال بکھرے ہوئے ہوں ؛ ژولیدہ مو - (۲) ( بالوں کی صفت میں ) پریشان ؛ بکھرے ہوئے ؛ کھلے ہوئے - (۳) ( لباس کی صفت میں ) پریشان لباس ؛ آشفتہ حال -

**dishevelment**, *n.* : ژولیدہ موئی ؛ پریشانی ؛ آشفتہ حالی -

**Dishonest** ( diso- ), *a.* : (۱) فریبی ؛ مکار - (۲) بےایمان ؛ بددیانت ؛ غیر متدین ؛ خائن - (۳) منافقانہ ؛ ریاکارانہ ؛ جھوٹا ( قول ) -

**dishonestly**, *adv.* : فریب سے ؛ بے ایمانی سے ؛ بد دیانتی سے ؛ منافقانہ -

**Dishonesty** ( diso- ), *n.* : بے ایمانی ؛ بد دیانتی ؛ خیانت ؛ مکاری ؛ دغابازی ؛ مکر ؛ فریب -

**Dishonour** ( diso- ), *n.* : (۱) بے عزتی ؛ بے حرمتی ؛

**Dodec (a)-,** *pref* : ( سابقہ ) بمعنی دوازدہ یا بارہ ؛ مثلاً :-

*dodecagon* : دوازدہ اضلاع شکل ؛ بارہ ضلعوں کی شکل ؛ بارہ گُھنٹا -

*dodecahedron* : بارہ پہل ؛ دوازدہ رخ جسم ؛ بارہ رخا جسم یا بارہ رخے جسم کی شکل -

*dodecasyllable* : دوازدہ رکنی شعر -

**Dodge,** *v. i. & t.* : (۱) اِدھر اُدھر ہٹنا - (۲) بچنا ؛ خالی دینا ؛ آڑ میں ھوجانا - (۳) آرے بلے کرنا ؛ حیلے بہانے کرنا ؛ حیلے حوالے کرنا ؛ دورخی بات کہنا - (۴) ( گھنٹوں کے بجنے میں کسی گھنٹی کا ) بے ترتیب بجنا - (۵) داںو سے مارنا ؛ چرکا دینا ؛ چٹکیوں میں اُڑانا - (۶) ( مخالف سے ) بچ کر نکل جانا - (۷) اِدھر اُدھر پھرانا یا گھمانا - (۸) گھماکر پوچھنا ؛ ترتیب بدل کر سوال کرنا -.

**Dodge,** *n.* : (۱) بچنا ؛ خالی دینا - (۲) داںو ؛ پیچ ؛ حیلہ ؛ چال - (۳) ( روزمرہ ) اُستادی ؛ حکمت ؛ چلتی ہوئی تدبیر یا ترکیب ؛ استادانہ صنعت - (۴) گھنٹے کا بے ترتیب بجنا -

**dodgy,** *a.* : داںو پیچ کرنے والا ؛ حیلہ باز وغیرہ -

**Dodger,** *n.* : (۱) اِدھر اُدھر ہٹنے والا ؛ بچنے والا وغیرہ - (۲) فریبی یا حیلہ باز شخص -

**Dodo,** *n.* ( pl. *-oes, -os.* ) ماری‌شس کا ایک بڑا پرند جو اب نا پید ھے -

**Doe ( do ),** *n.* : ھرنی ؛ مادۂ آھو ؛ مادۂ خرگوش -

*doeskin* : ھرنی کی کھال ؛ ھرنی کا چمڑا ؛ ھرنی کی کھال سے مشابہ نفیس کپڑا -

**Does, Doest :** دیکھو Do ( do کا واحد غائب اور واحد حاضر صیغۂ حال ) -

**Doff,** *v. t.* : (۱) اُتارنا ( ٹوپی یا لباس کا ) - (۲) ( شاذ ) ترک کرنا ؛ چھوڑ دینا -

**Dog,** *n.* : (۱) کتا ؛ سگ ؛ کلب ؛ کوکر ؛ - (۲) شکاری کتا - (۳) نر کتا ' بھیڑیا یا لومڑی ( نیز *d.-wolf* ' *d.-fox* ) ؛ ( مونث - *bitch* ) - (۴) کمینہ یا بد مزاج ( کٹکھنا ) آدمی - (۵) شخص ؛ آدمی ؛ اسامی ( *sly, lucky, jolly d.* )- (۶) برج کلب جبار ؛ کلب جوزا - (۷) کتا ( کھٹکے وغیرہ کا یعنی کسی چیز کو اٹکانے کا کانٹا یا آنکڑا ) (۸) ( جمع نیز *fire dd.* ) دھات کے دو آنکڑے جن کی مدد سے آتشدان وغیرہ میں جلتی ہوئی لکڑی تھمی رھے - (۹) اُفق کے قریب روشنی جو طوفان کی علامت ھے -

*dogberry* : ایک قسم کی بیری -

*d.-biscuit* : کتے کو کھلانے کی ٹکیا یا بسکٹ -

*d.-box* : ریل میں کتوں کا ڈبا -

*d.-cart* : ٹم ٹم -

*d.-cheap* : نہایت سستا ؛ کوڑیوں ( کے ) مول -

*d.-collar* :- کتے کا پٹا ؛ ( مجازاً ) آدمی کا اونچا سیدھا کالر

*d.-days* : جولائی اور اگست کا گرم ترین حصہ -

*d. ('s)-ear* : ورق کا مڑا ہوا گوشہ جو زیادہ استعمال سے مڑ گیا ھو ؛ ( کتاب کے ورقوں کا ) اِس طریقے سے توڑ موڑ ڈالنا .

*d.-faced* : سگ رُو ؛ ایک قسم کے baboon کو کہتے ھیں -

*d.-fall* : دونوں کشتی لڑنے والوں کا ایک ساتھ گرنا -

*d.-fennel* : ایک بدبودار پھول -

*d.-fish* : چھوٹی " شارک " مچھلی -

*d. ('s)-grass* : ایک قسم کی گھاس -

*d.-hole, dutch* : ذلیل کمرا -

*d. in a blanket* : کسی قسم کی پڈنگ -

*d. in the manger* : جو ایک چیز سے نہ خود فائدہ اُٹھائے نہ دوسرے کو اُٹھانے دے -

*d. latin* : غلط لاطینی ؛ مخلوط لاطینی -

*d.-lead* : کتے کی زنجیر یا ڈوری -

*d.-leg (ged) staircase* :- آگے پیچھے چکر کھانے والا زینہ

*d.-rose* : جنگلی گلاب -

*d.-shore* : اڑواڑیں جو (جہاز کو ) پانی میں اُتارتے وقت کام دیتی ھیں -

*d.-skin* : کتے کا چمڑا جو دستانوں کے کام میں آتا ھے ؛ اِس طرح کا نقلی چمڑا -

*d.-sleep* : ھلکی نیند جو بار بار اُچٹ جائے -

*d.'s letter* : حرف r ( خرانٹے کی آواز کے لیے ) -

*d.'s meat* : گھوڑے کا گوشت ' اوجھڑی وغیرہ -

*d.'s nose* : "بیر" اور " جن " شراب ( کا مخلوط ) -

*d.-star* : شعریٰ ؛ شعرائے یمانی -

*d.'s-tongue* : ایک قسم کا پودا ( borage کی قسم کے پودے ) -

*d.'s tooth* : دندان سگ ( ایک پودا جس کے پتے اور پھول چتی‌دار ھوتے ھیں ) ؛ " کُکردنتی " -

*d. ('s) tail* : ایک قسم کی گھاس -

*d.-tired* : شل ؛ چور ؛ بہت تھکا ہوا -

*d.-tooth* : چھوٹے آرائشی منارے ( نارمن اور قدیم انگریزی طرز عمارت میں ) -

*d.-violet* : - ایک قسم کی بنفشہ جس میں خوشبو نہیں ھوتی

*d.-watch* : (جہاز) دو گھنٹے کا پہرا -

*d.-whip* : کتے کا کوڑا -

*die like a d., a d.'s death* : کتے کی موت مرنا ؛ مصیبت یا ذلت سے مرنا -

*every d. has his day* : بارہ برس کے بعد گھورے کے دن بھی پھرتے ھیں -

*fire-dd,* : دیکھو DOG (۸)

*give d. ill name & hang him* : جو بیچارہ بدنام ھوگیا اُس کی موت ھے -

*go to the dd.* : برباد ھوجانا ؛ تباہ ھوجانا -

*Greater D.* : کلب اکبر ؛ الکلب‌الاکبر -

*help lame d. over stile* : مصیبت میں مدد کرنا ؛ آڑے وقت میں کام آنا -

*lead a d.'s life* : تنگ یا عاجز ھونا یا کرنا -

*Lesser D.* : کلب اصغر ؛ الکلب‌الاصغر -

*let sleeping dd. lie* : سوتے فتنے کو نہ جگاؤ ؛ فتنۂ خوابیدہ کو نہ چھیڑو -

*love me, love my d.* : مجھے چاھو تو میرے دوستوں کو

بھی چاھو -

*not a d.'s chance* : مطلق اُمید نہیں -

*not have word to throw at d.* : کج خلق اور کم سخن ہونا -

*rain cats & dd.* : موسلادھار مینھ برسنا -

*sea-d.* : دیکھو DOG (۹) -

*sun-d.* : کلب الشمس ( ایک نورانی قطعہ جو آفتاب سے چند درجے پر دکھائی دیتا ھے ) -

*take hair of d. that bit you* : خمار دور کرنے لیے اور شراب پینا -

*throw to the dd.* : ضائع کرنا ؛ قربان کرنا -

**doggish**, *a.* : کتے کی طرح ؛ اُجڈ ؛ بد مزاج ؛ وحشی -

**doggy, doggie** ( -y ), *n.* : چھوٹا کتا -

**doghood**, *n.* : کتا پن ؛ کتے کی صفت -

**dogless**, *a.* : جس کے پاس کتا نہ ہو -

**doglike**, *a.* : کُتے کی طرح ؛ کُتے کے مانند ؛ سگ صفت -

**Dog**, *v. t.* : (۱) تعاقب کرنا ؛ پیچھے لگا رھنا ؛ سراغ لگانا ؛ کھوج لگانا - (۲) آنکڑے وغیرہ سے اٹکانا یا پکڑنا -

**Dogate**, *n.* : وینس کے صدر مجسٹریٹ کا عہدہ -

**Doge** ( -j ), *n.* : ( تاریخ ) وینس یا جینوا کا صدر مجسٹریٹ -

**Dogged** ( -g- ), *a.* : ضدی ؛ چمچیڑ ؛ مُستقل مزاج ؛ مضبوط ؛ اُستوار ؛ راسخ ؛ پکا ؛ دھن کا پکا ؛ ھٹیلا -

*it's d. does it* : اِستقلال ھی سے کامیابی ھوتی ھے -

**doggedly**, *adv.* : ضد سے ؛ مضبوطی سے ؛ اِستقلال سے -

**doggedness**, *n.* : ضد ؛ ھٹ ؛ مضبوطی ؛ اِستقلال -

**Dogger** ( -g- ), *n.* : دو مستول کی ولندیزی ماھی گیر کشتی -

**Doggerel** ( -g- ), *a.* & *n.* : تک بندی ؛ رذل قافیہ -

**Doggo**, *adv.*, *lie d.* : ( عامیانہ ) چپ چاپ پڑا رھنا -

**Doggy**, *a.* : کُتے کا -

**dogginess**, *n.* : کُتوں کا شوق -

**Dogma**, *n.* ( pl. - s, rarely -*ta* ) : اِذعانی اُصول ؛ مذھبی عقیدہ ؛ خصوصاً کلیسا کے مقررہ عقائد - (۲) تحکم ؛ اِدعا -

**Dogmatic** ( rarely -ical ), *a.* : (۱) اُصول کے مُتعلق ؛ اعتقادی - (۲) اِذعانی ؛ غیر اِستدلالی - (۳) ( شخص یا کتاب کی صفت میں ) تحکمی ؛ اِدعائی ؛ اِدعا یا تکبر سے پر -

**dogmatically**, *adv.* : اِذعانی طور پر ؛ تحکمانہ ؛ اِدعائی طور پر -

**dogmatics**, *n.* : اُصول دین یا عقائد کلیسا کا علم -

**Dogmatize**, *v. i.* & *t.* : (۱) قطعیت کے ساتھ بے ثبوت بات کہنا ؛ بے دلیل دعوی کرنا - (۲) ( کسی مسئلے کو ) عقیدۂ مسلمہ کے طور پر بیان کرنا ؛ اِدعائی یا اِذعانی انداز بیان اِختیار کرنا -

**dogmatism**, *n.* : اِدعا ؛ اِذعانیت -

**dogmatist**, *n.* : اِدعا پسند ؛ اِذعانیت پسند -

**Doily**, *n.* : چھوٹا زیر انداز جو اُنگلیاں دھونے کے ظرف کے نیچے رکھ دیا جاتا ھے -

**Doit**, *n.* : (۱) حقیر مقدار یا سکہ ؛ دمڑی - (۲) نا چیز شے -

**Doited**, *a.* : ( اسکاٹستان ) مخبوط الحواس ( خصوصاً بڑھاپے کی وجہ سے ) ؛ سٹھیا یا ھوا ؛ خرِف -

*dolce far niente* ( dawltsha ), *n.* : خوشگوار کاہلی -

**Doldrums**, *n. pl.* : (۱) بے کیفی ؛ افسردگی ؛ اُداسی - (۲) ( جہاز کے مُتعلق ) حالت سکون - (۳) خط اُستوا کے قریب وہ قطعہ جہاں سمندر ساکن رھتا ھے اور ھوا بدلتی رھتی ھے -

**Dole**, *n.*, & *v. t.* : (۱) ( قدیم ) نصیب ؛ قسمت - (۲) خیرات ( جس میں بہت کفایت کی جائے ) - (۳) کفایت کے ساتھ تقسیم کرنا ؛ ھاتھ روک کر بانٹنا ( خصوصاً خیرات ) -

*dolesman* : خیرات لینے والا -

*the d.* : ( روز مرہ ) سرکاری اِمداد جو بے روزگاروں کو ملتی ھے -

**Dole** *n.* : (۱) ( شاعری ) رنج ؛ غم ؛ الم - (۲) ماتم ؛ نوحہ -

**Doleful**, *a.* : (۱) سنسان ؛ اُداس ؛ تاریک ؛ تیرہ و تار - (۲) رنجیدہ ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ بے چین ؛ اُداس ؛ ملول -

**dolefully**, *adv.* : اُداسی سے ؛ مغمومانہ -

**dolefulness**, *n.* : اُداسی ؛ غمگینی وغیرہ -

**Dolichocephalic** ( -ko- ), *a.* : لمبوتری یا بیضوی کھوپڑی کا -

**Doll**, *n.* : (۱) گڑیا ؛ کٹا ؛ لُعبت - (۲) خوبصورت بیوقوف عورت ؛ مٹی کی مورت -

**dollish**, *a.* : گڑیا کی سی -

**dollishly**, *adv.* : گڑیا کی طرح سے -

**dollishness**, *n.* : گڑیا پن -

**Dollar**, *n.* : (۱) ( اِبتداً ) میں جرمانی سکے " تالر " کا انگریزی نام ( نیز ایک ھسپانی سکے کا ) - (۲) ممالک مُتحدہ امریکہ کا نقرئی طلائی سکہ = تقریباً ۴ شلنگ ۲ ½ پنس (۳) اسی قیمت کا کینادا وغیرہ کا سکہ - (۴) ( عامیانہ ) کراؤن ( پانچ شلنگ کا سکہ ) -

*the almighty d.* : زر علیہ السلام -

**Dollop**, *n.* : ( روز مرہ ) ( کھانے کی چیزوں وغیرہ کا ) لوندا -

**Dolly**, *n.* : (۱) ( پیار کا نام خصوصاً خطاب کی حالت میں ) گڑیا - (۲) ( معدنیات ) ایک قسم کی متھانی یا ھلانی ( stirrer ) رقیق کچی دھات کو ھلانے یا اِسی قسم کے اور کاموں کے لیے -

*d. shop* : بھری گودام -

**Dolly Varden**, *n.* : زنانہ ٹوپی اور لباس کی کئی قسمیں -

**Dolman**, *n.* : (۱) لانبا ترکی چوغا جو سامنے سے کھلا ھوتا ھے - (۲) فوجی صدری تھیلی آستینوں کی - (۳) زنانہ لبادہ ( کھلی لٹکتی آستینوں کا ) -

**Dolmen**, *n.* : دیکھو CROMLECH -

**Dolomite**, *n.* : ایک قسم کی چٹان ڈولومیٹ -

*The Dd.* : مذکورہ چٹان کے پہاڑ خصوصاً جو علاقہ Tyrol میں پائے جاتے ھیں -

**dolomitic**, *a.* : مذکورہ چٹان سے مُتعلق ؛ ڈولومیٹی -

**Dolorous**, *a.* : (۱) ( شاعری ، مزاح ) درد ناک ؛ درد آمیز ؛ المناک - (۲) اُداس ؛ تاریک ؛ وحشتناک ؛ تیرہ و تار - (۳) غمزدہ ؛ مُصیبت زدہ ؛ دکھیا -

**dolorously**, *adv.* : درد ناک طریقے سے وغیرہ -

**Dolose**, *a.* : (۱) ( قانون ) نیت مُجرمانہ رکھنے والا - (۲) قصداً فریب دینے والا ؛ عمداً دغا دینے والا -

**Dolour**, *n.* : ( شعر ) غم ؛ الم ؛ رنج ؛ دکھ ؛ مُصیبت -

**Dolphin**, *n.* : (۱) ایک قسم کا تھن دار جانور جس کی تھوتھنی چونچ کی شکل کی ھوتی ھے - (۲) ( عوام ) ایک قسم کی شوخ رنگ کی

مچھلی جو پانی سے نکالنے کے بعد مرتے وقت طرح طرح کے رنگ بدلتی ھے - (۳) (نقابت یا سنگ تراشی میں) خمدار مچھلی کی تصویر - (۴) وہ کھمبا یا حلقہ دار buoy جس میں جہاز کی رسیاں باندھدی جاتی ھیں -

**Dolt,** *n.* : غبی یا کُند ذھن شخص ؛ کودن ؛ کوڑھ مغز ؛ احمق -

**doltish,** *a.* : کودن سا ؛ کسی قدر غبّی ؛ کودن -

**doltishness,** *n.* : کُند ذھنی ؛ کودن پن -

**Dom.** *n.* تعظیمی خطاب جو مُعزز رومن کتھولک پادریوں اور راھبوں کے نام کے پہلے آتا ھے (خصوصاً برازیل اور پرتگال میں) -

**-dom,** *suf.* : اِسم یا صفت کا (لاحقہ) یعنی عہدہ ' حالت ' عمل داری ' (جمع کے لیے بطور اِسم مجموع کے آتا ھے) -

**Domain,** *n.* : (۱) جاگیر ؛ علاقہ ؛ تعلقہ ؛ مقبوضات ؛ ممالک محروسہ - (۲) عمل داری ؛ سلطنت ؛ قلمرو ؛ حلقۂ اثر ؛ دائرۂ اِقتدار ؛ حدودِ اِختیار - (۳) حلقہ ؛ دائرہ ؛ خیال و عمل کا میدان -

*Eminent D.* : (بین الاقوامی قانون ؛ ممالک مُتحدۂ امریکا) ملکیت فرماں روا ؛ تصرفِ مالکانہ (فرماں روا کا اپنے مُلک کی زمین پر) -

**domanial,** *a.* : مقبوضات یا حلقۂ اثر سے مُتعلق -

**Dome,** *n.,* & *v. t.* : (۱) (شعر) شان دار عمارت یا محل ؛ قصر - (۲) گنبد ؛ قبہ - (۳) قدرتی گنبد یا چتر (آسمان وغیرہ) - (۴) پہاڑ وغیرہ کی مُدور چوٹی - (۵) گنبد نما بنانا ؛ گنبد یا قبے سے مُزین کرنا -

**domed,** *a.* : گنبد دار ؛ قبہ دار -

**domelike, domy,** *aa.* : قبہ نما -

**domic (al),** *aa.* : قبے کا ؛ قبے سے مُتعلق -

**Domesday (Book) (doomz-),** *n.* : بندوبست اراضی کی یاد داشت جو اِنگلستان میں ۱۰۸۶ ع میں ولیم فاتح کے حکم سے تیار کی گئی تھی -

**Domestic,** *a.* & *n.* : (۱) خانگی ؛ گھریلو ؛ خاندانی - (۲) اندرونی ؛ داخلی - (۳) سودیشی ؛ دیسی ؛ خانہ ساز - (۴) پالو - (۵) گھریلو زندگی کا شائق - (۶) خدمت گار ؛ نوکر ؛

**domestically,** *adv.* : خانگی طور پر وغیرہ -

**Domesticate,** *v. t.* : (۱) (نو آبادوں کو) مُلکی یا شہری حقوق دینا ؛ (دوسرے مُلک کے جانوروں کو) اپنے مُلک کی آب و ہوا کا عادی بنانا - (۲) گھریلو زندگی کا شائق بنانا - (۳) پالو بنانا ؛ ہلانا ؛ سدھانا ؛ قابو میں لانا - (۴) مُہذب بنانا ؛ مُتمدن بنانا -

**domesticable,** *a.* : سدھانے کے قابل ؛ تربیت پذیر ؛ مُہذب بننے کے قابل -

**domestication,** *n.* : سدھانا ؛ تربیت ؛ مُتمدن بنانا وغیرہ -

**Domesticity** ( or do- ), *n.* : (۱) گھریلوپن - (۲) خانگی زندگی ؛ خانہ نشینی ؛ خلوت - (۳) سادگی - (۴) پالو ھونا وغیرہ

*the dd.* : خانگی مُعاملات -

**Domett,** *n.* : اون اور سوت ملا ھوا کپڑا جو کفن کے کام میں آتا ھے -

**Domicile** (or-il), *n.,* & *v. t.* & *i.*, **Domiciliate,** *v. t.* & *i.* : (۱) جائے بود و باش ؛ مکان ؛ وطن - (۲) (قانون) مُستقل سکونت کی جگہ ؛ سکونت - (۳) وہ جگہ جہاں ھنڈی واجب الاداھو ؛ ھنڈی کو کسی خاص مقام پر واجب الادا قراردینا - (۴) کسی جگہ بود و باش اِختیار کرنا ؛ آباد کرنا یا ھونا ؛ قائم کرنا -

**domiciliation,** *n.* : آباد کرنا یا ھونا -

**Domiciliary,** *a.* : مسکن یا جائے بود و باش سے متعلق -

*d. visit* : کسی کے مکان کا مُعائنہ جو سرکاری مُلازمین کریں -

**Dominant,** *a.* & *n.* : (۱) حاکم ؛ غالب ؛ فرماں روا ؛ برسر اِقتدار ؛ با اثر یا ذی اثر ؛ سربرآوردہ - (۲) (اونچائی کی صفت میں) سب سے بلند یا نمایاں ؛ سر بہ فلک - (۳) (موسیقی) سرگم کا پانچواں سُر -

**dominance,** *n.* : حکومت ؛ غلبہ ؛ اِقتدار ؛ اثر ؛ تسلط -

**dominantly,** *adv.* : حاکمانہ وغیرہ -

**Dominate,** *v. t.* & *i.* : (۱) (کسی پر) حکومت کرنا ؛ تسلط یا غلبہ رکھنا ؛ چھایا ھوا ھونا - (۲) غالب ھونا ؛ بر سر اِقتدار ھونا ؛ سر بر آوردہ ھونا ؛ نمایاں ھونا ؛ پیش پیش رھنا - (۳) (بلند جگہ سے) کسی منظر کا نظر آنا ؛ منظر پر حاوی ھونا -

**Domination,** *n.* : (۱) حکومت ؛ فرمان روائی ؛ غلبہ ؛ اِقتدار ؛ اثر ؛ تسلط - (۲) (صیغۂ جمع) چوتھے درجے کے فرشتے -

**Domineer,** *v. i.* : حکم چلانا ؛ جبر سے حکومت کرنا ؛ حکومت جتانا ؛ تحکم سے کام لینا -

**domineeringly,** *adv.* : تحکمانہ ؛ جابرانہ وغیرہ -

**Dominical,** *a.* : (۱) حضرت عیسیٰ کا ؛ حضرت عیسیٰ سے مُتعلق ؛ عیسوی ؛ مسیحی - (۲) یوم السبت کا ؛ اِتوار کا -

*d. year* : عیسوی سنہ -

**Dominican,** *a.* & *n.* : (۱) سینٹ ڈومینک کا ؛ ڈومینکی راھبوں کا - (۲) ڈومینکی راھب یا درویش -

**Dominie,** *n.* : (اسکاٹستان) مُدرس ؛ ماسٹر ؛ اسکول کا مُعلم -

**Dominion,** *n.* : (۱) حکومت ؛ عمل داری ؛ فرماں روائی ؛ تسلط ؛ قبضہ - (۲) جاگیر دار کا علاقہ ؛ ریاست ؛ جاگیر ؛ سلطنت ؛ عمل داری ؛ مقبوضات - (۳) (قانون) حق ملکیت -

**Domino,** *n.* (pl. *-oes*) : (۱) ڈھیلا لبادہ جس میں نیم نقاب ھوتا ھے تاکہ کوئی صورت نہ پہچان سکے - (۲) وہ شخص جو ایسا لبادہ پہنے ھو - (۳) ڈومینو کھیل کا مُہرہ -

**dominoed,** *a.* : نقاب پوش ؛ domino پہنے ھوئے -

**Don,** *n.* : (۱) ھسپانوی خطاب جو نام سے پہلے آتا ھے ؛ جناب - (۲) ھسپانوی (مُعزز شخص) ؛ ھسپانیا کا باشندہ - (۳) مُعزز شخص ؛ مُمتاز شخص - (۴) کسی فن کا ماھر ؛ اُستاد - (۵) کالج کا صدر ؛ مودب یا رفیق (ٹیوٹر یا فیلو) -

**donnish,** *a.* : کالج کے صدر سے مُتعلق ؛ مُلا یا نما -

**donnishness,** *n.* : مُلا پن -

**Don,** *v. t.* : ( = *do on* ) : پہننا (لباس) -

**Dona** ( h ), *n.* : (۱) (عامیانہ) عورت - (۲) معشوقہ ؛ محبوبہ -

**Donation,** *n.* : (۱) عطا ؛ بخشش ؛ تہدیہ - (۲) عطیہ ؛ تحفہ ؛ ھدیہ -

**donate**, *v. t.* : ( ممالک متحدہ ) عطا کرنا -

**Donative** ( *or* do- )*a.* & *n.* : (۱) پادری کا عہدہ جو(بے اُسقف وغیرہ کے توسط کے )اُس رئیس کی طرف سے ملے جس نے اُس کی تنخواہ کے لیے جائداد وقف کی ھے - (۲) عطیہ ؛ ھدیہ ؛ تحفہ ؛ خصوصاً سرکاری اِنعام -

**Donatory**, *n.*: جسے عطیہ ملے ؛ معطی لہ -

**Done** (dun), *p.p* .: DO کا اسم مفعول -

*d. brown* : جو ٹھگا یا بے وقوف بنایا گیا ھو -

*d. up* : تھکا ھوا ؛ خستہ ؛ شل -

**Donee**, *n* .: معطی لہ ؛ جسے عطیہ ملے -

**Donga** (-ngga), *n* .: گھاٹی -

**Donjon** (**also du-**), *n* .: قلعہ کا بڑا مینار،قلعے کامستحکم ترین مقام-

**Donkey**, *n.*(pl.-*eys*) : (۱) گدھا - (۲) احمق ؛ بے وقوف -

*d.-engine* : جہاز کے عرشے کا اِنجن جو مال اُٹھانے کے لیے اِستعمال ھوتا ھے -

**Donnybrook Fair**, *n.* : ھنگامے یا لڑائی جھگڑے کی جگھہ -

**Donor**, *n.* : معطی ؛ عطا کرنے والا -

**Don't**, ( = *do not* ) : دیکھو DO -

**Don't**, *n.* : ( مزاحاً ) ممانعت ؛ اِمتناع ؛ نہیں -

**Doolie, -y**, *n.* : ڈولی ؛ بیمار ڈولی -

**Doom**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) قانون ؛ آئین ؛ ضابطہ - (۲) ( قدیم ) فیصلہ ؛ حکم ؛ فتویٰ - (۳) عاقبت ؛ انجام ( خصوصاً برا ) - (۴) تباھی ؛ بربادی ؛ ھلاکت ؛ فنا ؛ موت -

*doomsday* : یوم الجزا ؛ قیامت کا دن -

**Doom** *v. t.* : (۱) سزا کا حکم سنانا ؛ کسی سخت کام یا برے انجام کے لیے نامزد کرنا - (۲) تباھی کے لیے نامزد کرنا ؛ ھلاکت کے حوالے کرنا - (۳) ( قدیم ) حکم دینا ؛ فتویٰ دینا -

**Door**, ( dor ) , *n.* : (۱) در ؛ دروازہ ؛ باب - (۲) داخلہ ؛ گذر ؛ رسائی ؛ اندر یا باھر کا رستہ -

*d. -bell* : دروازہ گھنٹی ؛ گھر کی گھنٹی جس کا دستہ دروازے کے باھر ھوتا ھے اور اُس کے کھینچنے سے بجتی ھے -

*d. -case, -frame* : دروازے کا ڈھانچا یا چوکھٹ -

*d. -keeper* . دربان -

*d. -mat* : پا انداز ؛ دروازے کی چٹائی جس پر جوتا رگڑ کر صاف کیا جاتا ھے -

*d. -money* : داخلہ ؛ زرداخلہ ؛ وہ رقم جو تماشاگاہ کے دروازے پر لی جاتی ھے -

*d.-nail* دروازوں میں جڑنے کی کیل -

*d. -plate* : ( دروازے پر صاحب خانہ کے ) نام کی تختی -

*d. -posts* : دروازے کے بازو -

*d. -step* : گھر کے دروازے کا زینہ -

*d. -stone* : سنگ آستاں ؛ چوکھٹ کا پتھر ؛ آستانہ -

*d -way* : دروازہ ؛ در -

*close the d. upon* : اندر جانے کی راہ بند کرنا -

*darken d.* : دیکھو DARKEN -

*lay, lie, at the d. of* : کسی کے سر اِلزام دھرنا ؛ کسی پر الزام عائد کرنا یا ھونا -

*lives &c. next d.* : پاس کے مکان یا پاس کے کمرے میں ( رھتا ھے وغیرہ ) -

*next d. to*: تقریباً ویساھی ؛ بمنزلہ -

*open a d. to* : راہ نکالنا -

*out of dd.* : ( گھر کے ) باھر ؛ کھلی ھوا میں -

*show* **one** *the d.* : نکال باھر کرنا -

*within dd.* : اندر ؛ گھر میں ( یا کمرے میں ) -

( - ) **doored**, *a.* : درکا ؛ دروازے کا -

**doorless**, *a.* : بےدر ؛ بے درا -

**Dope**, *n.* & *v. t.* : (۱) کوئی گاڑھی رقیق چیز ؛ جیسے روغن یا لیپی - (۲) لک یا وارنش خصوصاً وہ جو ھوائی جہازوں میں استعمال ھوتی ھے ؛ خواب آور دماغ کو معطل کرنے والی ( دوا )- (۳) ( عامیانہ ) خواب آور یا نشے والی دوا کھلانا یا ملانا -

*doppel-ganger* . دیکھو DOUBLE-GANGER -

**Dor**, *n.* : (۱) ایک کیڑا جو اُڑتے وقت زور سے بھنبھناتا ھے - (۲) ایک قسم کا بھونرا -

**Dora**, *n.* : ( = D. O. R. A. ) دیکھو DEFENCE -

**Dorado** ( -ah- ) : دیکھو DOLPHIN -

**Dorcas** ( -as ) *n.* : خواتین کی انجمن جو غریبوں کے کپڑے سینے کے لیے قائم کی جاتی ھے -

**Dorian**, *a.* & *n.* : - (۱) قدیم یونان کے ضلع ڈورس کا ( باشندہ ) (۲) ڈورس کا طرز تعمیر -

**Doric**: *a.* & *n.* : (۱) ( مقامی بولی کی صفت میں ) ٹھیٹھ ؛ گنوارو ؛ دھقانی - (۲) قدیم یونان کی ایک مقامی بولی - (۳) دھقانی انگریزی ( زبان ) -

**Dorking** *a.* & *n.* : ڈورکنگ نسل کی مرغی ( ڈورکنگ واقع Surray سے منسوب ) -

**Dormant**, *a.* : (۱) خوابیدہ ؛ بے حس و حرکت - (۲) ( نشانیات میں ) کسی جانور کی تصویر پنجے پر سر رکھے ھوئے - (۳) معطل -

*d. partner*: وہ شریک جسے کاروبار میں دخل نہ ھو -

*d. warrant &c.* : وارنٹ وغیرہ جس میں نام کا خانہ خالی ھو -

**dormancy**, *n.* : خوابیدہ ؛ بے حرکت یا معطل ھونا -

**Dormer**, *n.*, *d. -window*: ڈھلوان چھت میں باھر کو نکلی ھوئی کھڑکی -

**Dormeuse** ( - erz ), *n.* : (۱) سفری گاڑی جس میں مسافر سوسکتا ھے - (۲) ایک قسم کا کوچ -

**Dormitory**, *n.* : (۱) وہ کمرا جس میں بہت سے لوگ سوتے ھوں ؛ عام خوابگاہ ( اِسکول وغیرہ میں ) - (۲) شہر کے کاروباری لوگوں کے مکان مضافات میں -

**Dormouse**, *n.* ( pl. -*mice* ) : گلہری کی قسم کا ایک جانور -

**Dormy**, *a.* : ( گولف ) وہ کھیلنے والا جو دوسرے سے اُتنے پوائنٹ آگے ھو جتنے کھیلنے کو باقی ھیں -

**Dorthy bag**, *n.* : عورتوں کا ھینڈ بیگ جو کلائی پر لٹکالیا جاتا ھے -

**Dorsal**, *a.* : ( تشریح ؛ حیوانیات ؛ نباتیات ) پیٹھ کا ؛ ظہری ؛ اُبھری ھوئی پشت کا -

**dorsally**, *adv.*: پچھلی طرف ؛ پشت کی طرف -

**Dors (o)-**: (بحالت ترکیبی) بمعنی پشت ؛ جیسے :

*dorsabdominal*: پشت و شکم سے متعلق -

*dorsolateral*: پشت اور پہلوؤں سے متعلق -

**Dortour, -ter**, *n.*: (تاریخی) عام خواب‌گاہ خصوصاً خانقاہ میں -

**Dory**, *n.*, *John D.*: ایک سمندر کی مچھلی جو کھائی جاتی ہے -

**Dory**, *n.*: چپٹے پیندے کی ڈونگی ؛ خصوصاً ممالک متحدہ میں ماہی گیر جہاز کی کشتی -

**Dosage** (-sij), *n.*: (۱) دوا کئی خوراکوں میں دینا - (۲) خوراک کی مقدار -

**Dose** (-s). *n.*, & *v.t.*: (۱) دوا کی خوراک ؛ (استعارتاً) رگڑا (خوشامد یا سزا کا) - (۲) دوا دینا ؛ خوراک پلانا - (۳) آمیزش کرنا ؛ ملونی کرنا -

**Doss**, *n.*, & *v.i.*: (عامیانہ) (۱) ادنیٰ قسم کی اِقامت گاہ کا پلنگ - (۲) ادنیٰ قسم کی اِقامت گاہ میں سونا -

**dosser**, *n.*: ادنیٰ قسم کی اِقامت گاہ میں سونے والا -

**Dossal**, *n.*: قربان گاہ کے پیچھے پڑے ہوئے پردے -

**Dossier** (*or* **-sya**), *n.*: کاغذات کا فائل ؛ دستاویزوں کا سٹ ؛ خصوصاً کسی شخص کے چال چلن کی یاد داشت -

**Dossy**, *a.*: (عامیانہ) بنا ٹھنا ؛ چھیلا بنا ہوا -

**Dost'** (=*doest*): دیکھو DO -

**Dot**, *n.*: (۱) نقطہ ؛ بندکی ؛ بندی - (۲) (علم ہجا) وقف کامل کا نشان (٠) - (۳) (نغمہ نگاری) ایک علامت جو مختلف چیزوں کے لیے آتی ہے - (۴) چھوٹی چیز ؛ حقیر یا چھوٹی شے ؛ ننھا بچہ -

*d.-&-dash*: نقطے اور خطوط (-) کا استعمال جس طرح تار دینے (تلغرافی) میں ہوتا ہے -

*d.-wheel*: وہ پہیہ کی جو نقطوں کا مسلسل خط بنانے میں استعمال کی جاوے -

**Dot**, *v.t.*: (۱) نقطوں سے نشان کرنا - (۲) نقطے لگانا ؛ نقطے دینا - (۳) جابجا نظر آنا یا ہونا - (۴) (نقطوں کی طرح) بکھیرنا یا منتشر کرنا -

*d. & carry (one)*: جمع کے سوال میں اکائی لکھ کر اور دہائی کو حاصل مان کر دہائیوں کے ساتھ شمار کرنا -

*d. & go one*: لنگ ؛ لنگڑاپن ؛ لنگڑا ؛ لنگڑا کر -

*d. the is and cross the t s*: جزئیات کی تکمیل کرنا ؛ اپنا مطلب حرف بحرف سمجھانا -

**Dotard**, *n.*: سٹھیا یا ہوا ؛ سترا بہترا ؛ پیرفرتوت ؛ خرف -

**Dote, Doat**, *v.i.*: سادہ لوح ہونا ؛ احمق ہونا ؛ کم عقل ہونا ؛ نادان ہونا ؛ خرف ہونا ؛ سٹھیا جانا ؛ مخبوط الحواس ہونا ؛ لٹو ہونا ؛ (کسی پر) جان دینا (*d. up, upon*) -

**dotage**, *n.*: سٹھیاپا -

**dotingly**, *adv.*: سادہ لوحی سے ؛ حماقت سے وغیرہ -

**Doth'** (=*does*): دیکھو DO -

**Dott(e)rel**, *n.*: ایک پرند (جو سادہ لوح قرار دیا گیا ہے ؛ اس لیے کہ بہت آسانی سے پکڑ لیا جاتا ہے) -

**Dottle, -tel**, *n.*: پائپ میں وہ تمباکو جو سلگنے سے بچ گیا ہو -

**Dotty**, *a.*: (۱) نقطہ دار ؛ منقوط ؛ بکھرا ہوا ؛ نقطوں سے نشان کیا ہوا - (۲) (روزمرہ) سست عقل ؛ ضعیف العقل ؛ جس کا قدم چلنے میں ڈگمگاتا ہو -

*douane* (**dooahn**), *n.*: (غیر ملک کا) چنگی گھر - [فرانسیسی - اصل میں "دیوان" تھا] -

**Double (du-)**, *a.* & *adv.*: (۱) دگنا ؛ دونا ؛ دہرا ؛ دوچند - (۲) دہرا ؛ دوتہ ؛ جھکا ہوا ؛ خمیدہ - (۳) جس کا کوئی حصہ دہرا ہو - (۴) (پھول کی صفت میں) ہزار - (۵) مبہم ؛ ددھاری ؛ دورخی (بات) ؛ دونسبتی - (۶) دوگانہ ؛ مقدار یا تعداد وغیرہ میں دہرا ؛ مکرر ؛ ڈبل - (۷) (موسیقی) بقدر آٹھویں گرام کے سر میں نیچا - (۸) (فوج) دوڑنے کی مقررہ رفتار ؛ ڈبل مارچ - (۹) دردو ؛ دو ساتھ ساتھ ؛ دورویہ - (۱۰) مکار ؛ ریاکار ؛ منافق -

*d.-acting*: دو طریقوں یا دوسمت سے کام کرنے والا (انجن وغیرہ) -

*d.-barrel*: دونالی ؛ دونالی بندوق -

*d.-barrelled*: دونالی ؛ (مجازاً) دودھاری ؛ دورخی (بات) -

*d.-bass*: سارنگی کی قسم کا ایک باجا -

*d.-bedded*: (وہ کمرا) جس میں دو پلنگ ہوں یا دہرا پلنگ ہو -

*d.-bitt*: (جہازرانی) جہاز کے کھمبے کے گرد دہرا (رسّا) لپیٹنا -

*d.-breasted*: دہرے پیش کا (کوٹ وغیرہ) -

*d.-dealer, -ling*: دغاباز ؛ مکار ؛ فریبی ؛ دغا ؛ مکر ؛ فریب -

*d.-dyed*: (مجازاً) چھٹا ہوا ؛ جس کی پور پور میں بدمعاشی ہو -

*d.-edged*: دودھاری (تلوار یا بات) -

*d. entry*: دیکھو ENTRY -

*d.-faced*: منافق ؛ ریاکار -

*d. first*: یونیورسٹی کے دو شعبوں میں درجۂ اول کی امتیازی ڈگری لینے والا -

*d.-ganger (-ng-)*: ہمزاد جو موت کے قبل یا بعد نظر آوے -

*d.-leaded (-led-)*: ایسے چھاپے کا جس میں ترجمہ دکھانے کے لیے زیادہ بین السطور چھوڑا جاوے -

*d.-lock*: دوبار کنجی گھمانا ؛ دہرے کھٹکے کا قفل لگانا -

*d.-quick*: ڈبل مارچ ؛ بہت تیزی سے -

*d.-reef*: (جہازرانی) بادبان کے دو ٹکڑے کم کردینا (بادبان میں بہت سے ٹکڑے جڑے ہوئے ہوتے ہیں جنھیں ریف کہتے ہیں) -

*d.-refine*: دوبارصاف کرنا ؛ مکرر جلا کرنا -

*d. star*: ستاروں کا جوڑا جو مل کر ایک ستارہ معلوم ہوتا ہو -

*work d. tides*: دن رات کام کرنا -

**doubleness**, *n.*: دہرا ہونا ؛ دونا ہونا -

**doubly**, *adv.*: دوچند ؛ دہرے طور سے -

**Double**, *n.*: (۱) دوگنی مقدار یا تعداد ؛ دوچند - (۲) مثنی ؛ جواب ؛ مدمقابل - (۳) ہمزاد - (۴) (تاش) پانچ پوئنٹ سے لے کر تین یا اُس سے کم تک کا اِسکور ؛ دس سے صفر تک کا اِسکور - (۵) (لان ٹینس) دوجوڑوں کے درمیاں کھیل- (۶) جزیرۂ گرنسی کا مسی سکہ = ⅛ پنس - (۷) شکار (کے جانور) کا دفعتاً مڑنا ؛ دریا کی تنگ موڑ یا چکر -

*at the d.*: (فوج) دوڑ ؛ بھاگ -

**Double** (du-), *v.t. & i.*: (۱) دونا کرنا یا ہونا ؛ دو چند کرنا یا ہونا ؛ دو سے ضرب دینا - (۲) (موسیقی) دو مختلف سرگموں کا ایک ہی سر کے ساتھ بجانا - (۳) (ایکٹر کا) ایک ہی تماشے میں دو پارٹ کرنا - (۴) ڈبل مارچ کرنا ؛ دوڑنا - (۵) (مسافر وغیرہ کو) ایک ہی مکان یا کمرے میں دوسرے کے ساتھ ٹھیرانا - (۶) دوہرا کرنا ؛ تہ کرنا ؛ جھکانا - (۷) جھکنا ؛ اپنے جسم کو دوہرا کرنا ؛ دوسرے کے جسم کو (ضرب سے) دوہرا کر دینا ؛ (کاغذ یا ورق کا) دوہرا ہونا ، تہ ہونا - (۸) (مٹھی کو) بھینچنا - (۹) (اٹنا) گیند کا گدا کھانا یا پلٹنا ؛ گدا کھلانا یا پلٹانا - (۱۰) (جہاز رانی) (راس کے) گرد گھومنا ؛ چکر کھانا - (۱۱) (درز میں) دفعتاً مڑنا ؛ پیچ درپیچ رستہ اختیار کرنا ؛ چکر کھانا -

*double entendre, n.*: مبہم یا ذو معنی فقرہ (جس میں "کہہ مکرنی" کی طرح سے ایک معنے فحش ہوں) ؛ قبیح و ملیح -

**Doublet** (du-), *n.*: (۱) (تاریخ) چست مردانہ صدری - (۲) جوڑے میں کا ایک خصوصاً دو متحدالاشتقاق مگر مختلف المعنی لفظوں میں سے ایک - (۳) (صیغۂ جمع) (پاسے کے کھیل میں) وہ داؤ جس میں دونوں پاسوں میں برابر کے عدد آئیں - (۴) دو پرندے جو دو نالی بندوق سے شکار کیے جائیں - (۵) (خورد بین وغیرہ) دو عدسوں کا میل -

**Doubloon** (du-), *n.*: ہسپانیا کا طلائی سکہ (جو پہلے تقریباً ۳۳ شلنگ کا تھا اور اب ایک پونڈ کے برابر ہوتا ہے) -

*doublure, n.*: کتاب کی جلد کا منقش استر جو عموماً چمڑے کا ہوتا ہے -

**Doubt**, (dowt) *n.*: (۱) شک ؛ شبہہ ؛ اشتباہ ؛ دبدبہ ؛ تامل ؛ پس و پیش ؛ بد ظنی ؛ بد گمانی - (۲) شک کی حالت ؛ مشتبہ حالت ؛ عدم ثبوت -

*give one the benefit of the d.*: شبہے کی حالت میں ملزم کو بے قصور فرض کرنا ؛ شبہے کا فائدہ ملزم کو دینا -

*make no d.*: شبہہ نہ کرنا ؛ یقین کرنا -

*no d., without d.*: لاریب ؛ بے شک ؛ یقیناً ؛ قطعاً -

**Doubt** (dowt), *v.i. & t.*: (۱) مذبذب ہونا ؛ تامل کرنا - (۲) شک کرنا ؛ شبہہ کرنا ؛ ماننے میں پس و پیش کرنا ؛ مشکوک یا مشتبہ سمجھنا ؛ غیر معتبر جاننا - (۳) (قدیم ؛ مقامی بولی) اندیشہ کرنا ؛ گمان کرنا ؛ احتمال کرنا -

**Doubtful**, *a.*: (۱) مشتبہ ؛ مشکوک ؛ غیر متعین ؛ مبہم ؛ غیر واضح ؛ محتاج تصدیق ، قابل شبہہ - (۲) پس و پیش میں ؛ مذبذب -

**doubtfully**, *adv.*: مشتبہ یا مشکوک طریقے سے ؛ مبہم طور پر ؛ پس و پیش کے ساتھ

**doubtfulness**, *n.*: مشکوکیت ؛ ابہام ؛ تذبذب ؛ پس و پیش -

**Doubtless**, *adv.*: بے شک ؛ بے شبہہ ؛ یقیناً ؛ قطعاً ؛ لاریب ؛ میں نے مانا -

**Douce** (doos), *a.*: (اسکاچستان) متین ؛ سنجیدہ ؛ حلیم ؛ نیک ؛ سکون پسند ؛ ٹھنڈا -

*douceur* (dooserr), *n.*: (۱) بخشش ؛ انعام ؛ شکرانہ - (۲) رشوت -

**Douche** (doosh), *n., & v.t. & i.*: (۱) پانی کی پچکاری- (۲) پچکاری سے دھونا -

**Dough** (do), *n.*: (۱) گندھا ہوا آٹا ؛ لوئی - (۲) ملائم چپکتا ہوا ڈھیر ؛ پوا ؛ گُلچا ؛

*d.-boy*: (ممالک متحدہ) پیدل سپاہی -

*doughnut*: میٹھی پوری -

**doughiness**, *n.*: گندھا ہوا ہونا

**doughy**, *a.*: گندھا ہوا -

**Doughty** (dow-), *a.*: (قدیم یا مزاحاً) بہادر ؛ دلیر ؛ مضبوط ؛ تنومند ؛ رعب دار ؛ ہیبت والا -

**doughtily**, *adv.*: بہادرانہ ؛ دلیرانہ وغیرہ -

**doughtiness**, *n.*: بہادری ؛ دلیری وغیرہ -

**Doukhobors** (doo-), *n.pl.*: یک مذہبی فرقہ جس کے عقائد quakers سے ملتے ہوئے ہیں اور جو مذہبی مظالم سے بچنے کے لیے روس سے ترک وطن کر کے کناڈا چلا گیا -

**Doum** (dowm, doom), *n., d. palm*: مصری کھجور کا درخت -

**Dour** (-oor), *a.*: (اسکاچستان) سخت ؛ درشت ؛ تندخو ؛ کڑا ؛ ضدی

**dourly**, *adv.*: سختی سے ؛ درشتی سے ؛ ضد سے -

**dourness**, *n.*: سختی ؛ درشتی ؛ ضد ؛ ضدی پن -

**Douse** (-ows), **Dowse**, *v.t.*: (۱) (جہازرانی) (بادبان کو) جھکانا ؛ (کیبن کا روشندان) بند کرنا - (۲) بجھانا ؛ گل کرنا ؛ خاموش کرنا - (۳) کسی پر پانی پھینکنا ؛ بھگونا -

*d. the glim*: (عامیانہ) روشنی گل کردو -

**Dove** (duv), *n.*: (۱) فاختہ ؛ قمری - (۲) روح القدس - (۳) سادہ دل ؛ معصوم - (۴) خوش خبری دینے والا ؛ پیام امن لانے والا ؛ پیک خجستہ پے - (۵) پیارا ؛ موہن -

*d.-colour(ed)*: فاختئی -

*d.-cot(e)*: کبوتر خانہ -

*d.-hawk*: فاختئی رنگ کا شکرہ -

*d.'s-foot*: ایک قسم کا خود رو پودا -

**dovelike**, *a.*: فاختہ کا سا ؛ کبوتر کا سا ؛ معصوم -

**Dovetail**, *n., & v. t. & i.*: (۱) فاختہ کی دم کی سی چول (یا جوڑ) ؛ نر مادہ کی (کی چول) ؛ کٹھہ چول یا کٹھہ جوڑ - (۲) اِس شکل کی چول بٹھانا ؛ (مجازاً) جوڑ بٹھانا ؛ چول بٹھانا یا بیٹھنا ؛ چول سے چول بٹھانا یا بیٹھ جانا ؛ گتھی ہوئی شکل ہونا یا دینا -

**Dow**: دیکھو D(H)OW -

**Dowager**, *n.*: صاحب ریاست یا صاحب خطاب بیوہ ؛ وہ عورت جس کو اپنے متوفی شوہر سے جاگیداد وغیرہ پہنچی ہو -

*Queen d.* : بیوہ ملکہ -

**Dowdy**, *n.* & *a.* : (۱) بد لباس ؛ بد قطع پوشاک والی ( عورت ) - (۲) بد قطع ؛ بھدا ( لباس ) -

**dowdily**, *adv.* : پھوہڑ پن سے -

**dowdiness, dowdyism**, *nn.* : لباس کا پھوہڑ پن ؛ بد لباسی -

**dowdyish**, *a.* : کسی قدر بد قطع -

**Dowel**, *n.*, & *v. t.* : (۱) لوہے یا لکڑی کی بے نوک کی کھونٹی یا کیل - (۲) ایسی کیل سے جڑنا -

**Dower**, *n.*, & *v. t.* : (۱) شوہر کی جائداد میں بیوہ کا حصہ ( تاحیات ) ؛ اِستری دھن - (۲) جہیز ؛ کنیا دان - (۳) بخشش ؛ خدا داد قابلیت ؛ عطیۂ فطرت ؛ خلقی اِستعداد - (۴) جہیز دینا ؛ قابلیت عطا کرنا -

**dowerless**, *a.* : محروم الارث ( بیوہ ) ؛ بے جہیز ؛ بے اِستعداد -

**Dowlas**, *n.* : ایک قسم کی مضبوط چھینٹ -

**Down**, *n.* : (۱) کُھلا ہوا ؛ مُرتفع میدان ؛ ( صیغۂ جمع ) جنوبی اِنگلستان کی کھریا مٹی کی پہاڑیاں جو چراگاہ کا کام دیتی ہیں - (۲) ریتیلا کگارا -

*The Dd.* : بحیرۂ اِنگلستان کا ایک حصہ -

**Down**, *n.* : (۱) ( چڑیوں کے بچوں کے ) نرم پر - (۲) چڑیوں کے کے نیچے کے اور پیٹ پر کے پر جو تکیے وغیرہ میں بھرے جاتے ہیں - (۳) رواں ؛ رونگٹا ؛ پھل کے اوپر کا رونگٹا - (۴) روئیں دار چیز -

**Down**, *adv.* ( superl., *a.* or *adv.*, *downmost* ): (۱) نیچے ؛ تلے (۲) کم درجے کی جگہ ؛ تنزل کی طرف ؛ نشیب کی طرف ؛ جنوب کی طرف ؛ ہوا یا پانی کے بہاؤ کے رخ ( حرکت کے لیے اِستعمال ہوتا ہے) - (۳) دارالحکومت یا جامعہ کے باہر - (۴) گرا ہوا ؛ اُفتادہ ؛ اُفتاں ؛ نشیب میں ؛ پستی ؛ ذلت ؛ عاجزی کی حالت میں - (۵) اُونچے درجے سے لے کر نیچے تک - (۶) زمانۂ سابق سے ما بعد تک - (۷) ( مُخفف بجائے امر ) لیٹ جاؤ ؛ اُتر پڑو ؛ رکھ دو -

*d. & out* : مُکے بازی میں ہارا ہوا ؛ زمانے کا مارا ہوا -

*d. at heel* : ٹوٹی ہوئی ایڑی کا -

*d. in the mouth* or *d.* or *d. hearted* : ہمت ہارا ہوا ؛ دل شکستہ -

*d. on* one's *luck* : بد قسمتی کی وجہ سے دل شکستہ -

*d. to the ground* : پورے طور پر ؛ مُکمل طریقے سے -

*d. under* : تحت الثری -

*bear d.* : جہاز کا ہوا کے رخ پر چلنا -

*be d. on* : دبوچ لینا ؛ حملہ کرنا ؛ خبر لینا -

*book &c. goes d.* : مقبول ہوتی ہے -

*hunt, ride, run, d.* : جا پکڑنا ؛ جا گھیرنا -

*money d.* : نقد روپیہ -

**Down**, *prep.* : (۱) ( نیچے کی طرف ) کنارے کنارے یا کسی چیز کے آر پار یا اندر - (۲) اوپر سے نیچے تک - (۳) نچلے حصے میں -

*d. the wind* : ہوا کے ساتھ ؛ ہوا کے رخ پر -

*let go d. the wind* : چھوڑنا ؛ چھوڑ بیٹھنا -

*up & d.* : اوپر نیچے ؛ آگے پیچھے -

**Down**, *a.* : نیچے کی طرف ( جانے ) والا -

*d. grade* : ریل کی سڑک کا ڈھال ؛ تنزل -

*d. platform* : ڈاؤن ٹرین کی آمد یا روانگی کا پلیٹ فارم -

*d. train* : لندن سے آنے والی گاڑی -

**Down**, *v. t.* : ( روز مرہ ) پٹک دینا ؛ گرا دینا ؛ پھینک دینا ؛ ڈال دینا -

*d. tools* : ہڑتال کرنا ؛ دن کا کام ختم کرنا -

**Down**, *n.* : (۱) گردش تقدیر - (۲) ( ڈومنو کا کھیل ) میز پر پہلا مُہرہ رکھنا -

*have a d. on* : ( روز مرہ ) نفرت کرنا ؛ نا پسند کرنا -

*ups & dd.* : نشیب و فراز ؛ اِنقلابات زمانہ -

**Downcast**, *n.*, *d.* *-shaft* : رستہ جس سے کان ( معدن ) میں تازہ ہوا آسکے -

**Downcast**, *a.* : (۱) ( نظر کی صفت ) نیچی ؛ جھکی ہوئی ؛ سرنگوں - (۲) اُداس ؛ مایوس ؛ دل شکستہ -

**Downfall**, *n.* : (۱) مینہ وغیرہ کا زور سے گرنا - (۲) تنزل ؛ زوال ؛ تباہی ؛ بربادی -

**Downhill**, *n.*, *a.* & *adv.* : (۱) نشیب ؛ ڈھال ؛ اُتار ؛ تنزل ؛ زوال - (۲) ڈھلواں ؛ مائل بہ نشیب ؛ مائل بہ تنزل - (۳) ڈھال کی طرف ؛ تنزل کی حالت ؛ زوال میں -

*d. of life* : عمر کا نصف آخر -

**Downing street**, *n.* : لندن کی وہ سڑک جس میں وزرا کے دفاتر ہیں -

**Downpour**, *n.* : موسلا دھار بارش ؛ زور کی بارش -

**Downright**, *a.* & *adv.* : (۱) ( قدیم ) عمودی ؛ کھڑا ؛ سیدھا - (۲) صاف کُھلا ؛ صریح - (۳) واضح ؛ مُعین - (۴) کھرا ؛ صاف گو ؛ مُنہ پھٹ - (۵) پورا ؛ قطعی - (۶) پوری طرح ؛ قطعی طور پر ؛ بالکل -

**downrightness**, *n.* : صراحت ؛ صفائی ؛ کھرا پن ؛ صاف گوئی -

**Downstairs**, *adv.*, **Downstair(s)**, *a.* : (۱) زینے کے نیچے ؛ سیڑھیوں سے اُترتے ہوئے - (۲) نیچے کی منزل کی طرف ؛ نیچے کی منزل پر ؛ نیچے کی منزل کا -

**Downthrow**, *n.* : ( ارضیات ) چٹان کی تہ کا ایک طرف کو دباو -

**Downtrodden**, *a.* : مظلوم ؛ کچلا ہوا ؛ پامال -

**Downward**, *a.* & *adv.*, **Downwards**, *adv.* : نیچے کی طرف ؛ نشیب کی جانب ؛ بلندی سے پستی کی طرف ؛ اِقبال سے اِدبار کی طرف ؛ زمانۂ سابق سے مابعد کی طرف ؛ جس کا رخ یا حرکت نیچے کی طرف ہو -

**Downy**, *a.* : جہاں کھریا مٹی کی پہاڑیاں کثرت سے ہوں ؛ کھریا مٹی کی پہاڑیوں کی طرح -

**Downy**, *a.* : (۱) روئیں دار ؛ نرم ؛ ملائم ؛ روئیں کا ؛ روئیں کا سا - (۲) ( عامیانہ ) ہوشیار ؛ چوکس ؛ گھاگ -

**downily**, *adv.* : نرمی یا ملائمت سے ؛ ہوشیاری سے -

**downiness**, *n.* : روئیں دار ہونا ؛ نرمی ؛ ملائمت ؛ ہوشیاری ؛ چوکسی

**Dowry**, *n.* : (۱) جہیز ؛ کلیاں دان - (۲) خلقی استعداد ؛

جوہر ؛ خداداد قابلیت -

**Dowsing,** *n.* : علم یعنی چھڑی سے کام لے کر یہ معلوم کرنا کہ کس جگہہ کھودنے سے پانی یا معدنیات نکلیں گی -

*d.* - (or *divining* -) *rod* : وہ درشاخا (چھڑی) جس کی مدد سے زیر زمین پانی یا معدنیات معلوم کی جاتی ہیں -

**Doxology,** *n.* : کلیسا کی باضابطہ مناجات -

**Doxy,** *n.* : (۱) فقیر کی آشنا یا عورت - (۲) - آشنا ؛ داشتہ -

**Doxy,** *n.* : راے یا عقیدہ خصوصاً مذہبی عقیدہ ( مزاحاً *heterdoxy* اور *orthodoxy* کے اخیر جز *-doxy* کو علحدہ لفظ بنا لیا ہے ) -

**Doyen,** *n.* : کسی جماعت کا اعلی رکن خصوصاً سفیر اعلی -

**Doyley :** دیکھو DOILY -

**Doze,** *v. i. & n.* :- (۱) اونگھنا - (۲) اونگھ ؛ جھپکی ؛ ہلکی نیند

*d. off* : جھپکی لینا ؛ اونگھہ جانا -

**Dozen** ( du- ) , *n.* : درجن ؛ بارہ -

*baker's, devil's , long, printer's, d.* : تیرہ -

*talk nineteen to the d.* : بے اِنتہا باتیں کرنا ؛ قینچی کی طرح زبان چلنا -

**Drab,** *n., & v. i.* : (۱) پھوہڑ ؛ بدسلیقہ عورت - (۲) کسبی ؛ رنڈی ؛ طوائف ؛ بیسوا - (۳) کسب کرنا ؛ چھنالا کرنا -

**Drab,** *a. & n.* : (۱) بادامی رنگ ؛ بادامی رنگ کا - (۲) اُکتا دینے والا ؛ بے لطف ؛ یکساں ؛ " یک زدہ " (۳) یکسانی ؛ یک آہنگی ؛ " یک زدگی " -

**Drabbet,** *n.* : ایک موٹا سوتی کپڑا -

**Drabble,** *v. t. & i.* : (۱) بھچ بھچ کرتے ہوئے چلنا ؛ چھپ چھپ کرتے ہوئے چلنا ؛ کیچڑ میں لتھیڑنا -

**Drachm** ( -am ) , *n.* : (۱) درہم ؛ درم ؛ قدیم یونانی سکہ ۹ $\frac{3}{4}$ پنس - (۲) (عطاری وزن) ۶۰ گرین = $\frac{1}{8}$ اونس - (۳) ( معمولی وزن ) : - ۲۷ گرین = $\frac{1}{16}$ اونس - (۴) حقیر مقدار ؛ قلیل مقدار -

**Drachma** ( -k- ) , *n.* ( pl. - *mas, -mae* ) : (۱) درہم ؛ درم ؛ قدیم یونانی سکہ - (۲) موجودہ یونانی فرانک -

**Draconian, Daraconic,** *a.* : ( قانون کی صفت ) سخت ؛ سخت گیر ؛ ظالمانہ -

**Draff,** *n.* : (۱) تلچھٹ ؛ درد - (۲) باورچی خانے کا دھوون جو سوروں کو پلایا جاتا ہے - (۳) وہ فضلہ جو بیر وغیرہ کی کشید کے بعد رہ جاتا ہے -

**Draft,** *n.* : (۱) بڑی جماعت کی ٹکڑی جو کار خاص پر معین ہو ؛ دستہ ؛ کمک ؛ کسی دستے کو کار خاص کے لیے منتخب کرنا - (۲) ہنڈی سے روپیہ لینا ؛ ہنڈی کرنا ؛ ہنڈی ؛ چک - (۳) خاکہ (۴) مسودہ - (۵) ( معماری ) پتھر کے کنارے کو چھینی سے ہموار کرنا -

*make a d. on* : مطالبہ کرنا -

**Draft,** *v. t.* : (۱) ( فوج کی ٹکڑی کو ) کار خاص پر بھیجنا - (۲) مسودہ تیار کرنا ؛ خاکہ تیار کرنا - (۳) پتھر کے کناروں کو ہموار کرنا -

**drafter,** *n.* : پارلمنٹ میں مسودۂ قانون تیار کرنے والا -

**Draftsman,** *n.* (۱) نقشہ نویس ؛ ڈرافٹسمن - (۲) مسودۂ قانون مرتب کرنے والا -

**Drag,** *v. t. & i.* : (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا - (۲) گھسیٹتے ہوئے چلنا - (۳) ( موسیقی ) رو رو کر گانا یا بجانا ؛ زور نہ ہونا ؛ جان نہ ہونا - (۴) گھسٹنا ؛ بمشکل چلنا - (۵) چھوٹا آنکڑا استعمال کرنا ؛ ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کے لیے کانٹا ڈالنا یا جال ڈالنا ؛ تہ میں تلاش کرنا ؛ تہ کی مٹی نکالنا - (۶) ( زمین پر ) سراوں پھیرنا - (۷) پہیے یا گاڑی میں رفتار کم کرنے کے لیے کوئی روک کی چیز لگانا -

*d. in* : ( کسی مسئلے کو ) گفتگو میں خواہ مخواہ کھینچ لانا -

*d. on* : زبردستی چلاتے رہنا ؛ بے لطفی سے چلتے رہنا ؛ جیسے تیسے گذرنا -

*d. out* : طول دینا -

*d. up* : ( روزمرہ ) بچے کو پالنے میں اُس کے ساتھہ درشتی کا برتاو کرنا -

*anchor drags* : لنگر ایک جگہ قائم نہیں رہتا -

**Drag,** *n.* : (۱) ھینگا ؛ سراوں - (۲) بھدی بے پہیے کی گاڑی (۳) چار گھوڑوں کی گاڑی - (۴) دریا میں پھینکنے کا جال ؛ کھیت میں لگانے کا جال - (۵) ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کا آنکڑا ؛ کانٹا - (۶) کھاد اکٹھا کرنے کا اوزار - (۷) ڈھال پر گاڑی کی رفتار کم کرنے کے لیے لوہے کی روک - (۸) روک ؛ رکاوٹ - (۹) آہستہ حرکت ؛ رکتی ہوئی رفتار - (۱۰) دریا کی تہ سے مٹی نکالنے کا آلہ - (۱۱) کوئی تیز خوشبودار چیز جو شکاری کتوں کو خوشبو پر چلنے کی مشق کرانے کے لیے استعمال کی جائے ؛ وہ کلب جس میں یہ مشق کرائی جاتی ہے -

*d. -anchor* : بھنے والا آلہ جو جہاز کو ہوا کے رخ جانے سے روکتا ہے -

*d.-chain* : پہیے کو روکنے کی زنجیر ؛ پہیا روک ؛ ( مجازاً ) رکاوٹ -

**Draggle,** *v. t. & i.* : (۱) لتھیڑنا - (۲) لٹکنا اور گھسٹنا - (۳) آہستہ چلنا ؛ پیچھے رہ جانا -

*d. tail* ( ed ) : (وہ عورت) جس کا سایہ لٹکتا ہو اور زمین پر گھسٹتا ہو -

**Dragoman,** *n.* (pl. -*ans.* -*en* ) : ترجمان خصوصاً عربی ، ترکی یا فارسی زبان کا -

**Dragon,** *n.* : (۱) ( دیومالا ) اژدھا - (۲) ( افسانہ ) مارگنج خزانے کا سانپ ؛ خزانے کا یا عصمت کا محافظ ؛ سختی سے نگرانی کرنے والا ؛ لڑکیوں کی نگراں عورت - (۳) ( بائبل ) وھیل یا شارک مچھلی ؛ سانپ ؛ گھڑیال ؛ گیدڑ -

*d. -fly* : ایک کیڑا جس کا بدن لمبا اور پتلا اور پر بڑے ہوتے ہیں -

*d.'s-blood* : دم الاخوین -

*the old D.* : شیطان ؛ ایک قسم کی چھپکلی ؛ ایک قسم کا کبوتر

**Dragonnade,** *n., & v. t.* : (۱) ( جمع ) شاہ لوئی چاردھم کے عہد میں پروٹسٹنٹ فرقے پر مظالم ( اُن کے گھر سپاہیوں کو جبراً مہمان رکھا ) (۲) مظالم جو سپاہیوں کے ذریعے کرائے جائیں - (۳) سپاہیوں کے ذریعے سے مظالم کرنا -

**Dragoon,** *n., & v. t.* : (۱) سوار رسالے کا ملازم (۲) قصہ ور

وحشی آدمی - (۳) ایک قسم کا کبوتر - (۴) سواروں کو متعین کرنا ؛ تشدد کرنا ؛ ظلم کرنا ؛ تشدد سے کسی بات پر مجبور کرنا -

**Drail,** *n.* : مچھلی پکڑنے کی شست جس میں سیسے کا لنگر ہوتا ھے -

**Drain,** *v. t.* & *i.* : (۱) ( نالی یا پمپ کے ذریعے سے ) پانی نکالنا ؛ نچوڑلینا ( دولت وغیرہ ) - (۲) پینا ؛ چڑھا جانا ؛ ( گلاس وغیرہ ) خالی کردینا - (۳) ( زمین کو ) رطوبت دور کرکے خشک کرنا - (۴) ( دریا کا ) کسی خطے کے بے کار پانی کو بہا لے جانا - (۵) رسنا ؛ ٹپکنا ؛ چھرنا - (۶) ( تر کپڑے یا برتن کا ) نچوڑا جانا ؛ نچڑ جانا - (۷) ( طاقت دولت وغیرہ کو ) نچوڑ لینا ؛ کھوکھلا کردینا -

**Drain,** *n.* : ( ۱ ) بدر رو ؛ نالی ؛ موری - (۲) ( جراحی ) پھوڑے سے مواد کھینچنے کی نلکی - (۳) مسلسل نکاس ؛ تقاضا ؛ مطالبہ ؛ خرچ - (۴) ( عامیانہ ) گھونٹ -

**Drainage** ( -ij ), *n.* : (۱) پانی کا اِخراج یا نکاس - (۲) پانی کے نکاس کا بندوبست یا اِنتظام ؛ قدرتی نالے یا مصنوعی نالیاں وغیرہ ( جو پانی کو بہالے جائیں ) - (۳) نالیوں کا پانی ؛ گندہ پانی -

*d. -basin* : وہ حصۂ ملک جس کا پانی دریا کے ذریعے سے خارج ہو -

**Drainer** *n.* : (۱) پانی نکالنے والا ؛ نچوڑنے والا وغیرہ - (۲) وہ برتن جس میں چیزیں نچوڑنے کے لیے رکھی جاتی ھیں -

**Drake,** *n.* : ایک کیڑا جو مچھلی پکڑنے کے لیے اِستعمال کیا جاتا ھے -

*green d.* : ایک قلیل الحیات کیڑا -

**Drake,** *n.* : ( نر ) مرغابی یا بطخ -

**Dram,** *n.* : (۱) ایک وزن (دیکھو DRACHM) - (۲) چسکی؛ شراب وغیرہ کا زرا سا گھونٹ -

*d. drinker* : شرابی ؛ چسکی باز -

*d. -drinking* : شراب خواری ؛ چسکی بازی -

*d. -shop* : شراب خانہ ؛ چسکی گھر -

**Drama** (-ah- ), *n.* : سوانگ ؛ ناٹک ؛ تمثیل ؛ ڈراما -

*the d.* : ناٹک کا فن ؛ فن ڈراما -

**Dramatic,** *a.* : (۱) ناٹکی ؛ ناٹک کا؛ ناٹک سے متعلق ؛ تمثیلی ؛ سوانگ کا - (۲) ایکٹر کا سا - (۳) تماشاگاہ میں دکھائے جانے کے قابل؛ اچانک ؛ ناگہانی ؛ عجیب و غریب ؛ موثر - (۴) ( گفتگو ) جو دوسروں کی نقل ہو ؛ نقالی کی ؛ تمثیلی -

**dramatically.** *adv.* : ناٹک کے طور پر ؛ تمثیلی انداز سے ؛ چانک یا عجیب یا موثر طریقے سے -

*dramatis personae, n. pl.* : ناٹک ( ڈراما ) کے اشخاص یا کیرکٹر -

**Dramatist,** *n.* : ڈراما نویس ؛ تمثیل نگار -

**Dramatize,** *v. t.* & *i.* : (۱) ( کسی افسانے وغیرہ کو ) ڈراما کی شکل میں تبدیل کرنا - (۲) ڈراما کی صورت میں تبدیل ہوسکنا -

**dramatization,** *n.* : ڈراما کی شکل میں بدلنا یا بدلا جانا -

**Dramaturge,** *n.* : ڈراما نویس ؛ ناٹک کا مصنف -

**dramaturgic,** *a.* : ڈراما نویسی کا ؛ ڈراما نویسی سے متعلق

**dramaturgist,** *n.* ڈراما نویس ؛ تمثیل نگار -

**dramaturgy,** *n.* : ڈراما نویسی کے اُصول ؛ ڈراما کا فن ؛ فن تمثیل -

**Drank** : دیکھو DRINK -

**Drape,** *v. t.* : (۱) ( کپڑے وغیرہ سے ) آراستہ کرنا ؛ پردے لٹکانا - (۲) ( لباس یا پردوں کو ) اِس طرح پہننا یا لٹکانا کہ اُس کی شکنوں میں ترتیب اور خوشنمائی پیدا ہوجائے -

**Draper,** *n.* : بزاز ؛ کپڑا بیچنے والا -

**Drapery,** *n.* : (۱) کپڑا ؛ تھان ؛ پارچہ - (۲) بزازی ؛ پارچہ فروشی - (۳) سنگ تراشی وغیرہ میں لباس کی ترتیب - (۴) پردے وغیرہ -

**draperied,** *a.* : پردوں سے آراستہ ؛ تہ بہ تہ ؛ شکن در شکن -

**Drastic,** *a.* : قوی ؛ شدید ؛ سخت ؛ ( خصوصاً طب ) قوی مسہل -

**drastically,** *adv.* : شدت سے ؛ سختی سے -

**Drat,** *v. t.* : ( بازاری ) خدا سمجھے ؛ لعنت ہو ؛ خدا غارت کرے ؛ آگ لگے ؛ بھاڑ میں جائے ( عورتوں کا کوسا ) -

**dratted,** *a.* : ملعون ؛ کم بخت -

**Draught** ( -ahft ), *n.* : (۱) باربرداری ؛ ( ہل وغیرہ ) کھینچنا - (۲) مچھلی وغیرہ کا جال کھینچنا ؛ مچھلیوں کی تعداد جو ایک بار جال کھینچنے میں آئے - (۳) گھونٹ ؛ جرعہ - (۴) ( رقیق ) دوا کی ایک خوراک - (۵) ( جہاز رانی ) پانی کی گہرائی جو جہاز رانی کے لیے درکار ہو - (۶) ( صیغۂ جمع ڈرافٹ؛ سوا بگھی ( ایک کھیل ) کا نام - (۷) ہوا کا مسلسل گذرنا ؛ ہوا کی رو - (۸) خاکہ ( تصویر وغیرہ ) ؛ منصوبہ ؛ خاکہ ( usu.- ft. ) (۱۰) مسودہ ؛ خاکہ ( usu.-ft ) - (۱۱) فوجی دستہ ( جو کسی خاص کام پر متعین ہو ) ؛ کمک ؛ ایسے فوجی دستے کا انتخاب ( usu. -ft ) - (۱۲) بنک سے روپیہ نکالنے کا تحریری حکم ؛ برات ؛ چک ؛ ہنڈی ( usu. -ft. ) - (۱۳) برتن سے شراب نکالنا -

*black a.* . : ایک مسہل -

*feel the d.* : قدرعافیت معلوم ہونا ؛ مصیبت میں مبتلا ہونا -

*forced d.* : ہوا کی مصنوعی رو ؛ بھٹی میں ہوا کی رو -

**draughtiness,** *n.* : رو گذاری -

**draughty,** *a.* : روگذار ؛ جہاں سے ہوا کی رو گذرتی ہو -

**Draught** ( -ahft ), *v. t.* : (۱) ( ایک دستے کو فوجی خدمت کے لیے ) منتخب کرنا - (۲) خاکہ تیار کرنا ؛ نقشہ بنانا -

**Draughtsman** ( -ahft ), *n.* ( pl. *men*) : (۱) نقشہ نویس ؛ خاکہ بنانے والا ؛ ڈرافٹسمن - (۲) ( پارلمنٹ ) وہ شخص جو مسودۂ قانون مرتب کرتا ھے - (۳) ڈرافٹ کا مہرہ -

**draughtsmanship;** *n.* : نقشہ نویسی ؛ نقشہ نویس کا عہدہ -

**draughtswoman,** *n. fem.* : نقشہ نویس عورت -

**Draw,** *v. t.* & *i.* ( drew, drawn ) : (۱) کھینچنا - (۲) کھینچ کر لے جانا ؛ باربرداری کا کام کرنا - (۳) گھسیٹنا ( کسی چیز میں باندھ کر ) - (۴) سکیڑنا ؛ ( منہ ) بنانا - (۵) ( جال ) کھینچنا - (۶) ( کمان ) کھینچنا - (۷) ( باگ وغیرہ ) کھینچنا ؛ روکنا - (۸) ( پردہ یا نقاب ) ڈالنا یا ہٹانا - (۹) ( کرکٹ میں ) بلے سے ایک طرف کردینا ( گیند کو ) - (۱۰) ( گولف ) ( گیند

کو ضرورت سے زیادہ ) بائیں طرف ہٹا دینا - (۱۱) متوجہ کرنا ؛
کھینچنا ؛ ( سانس ) لینا - (۱۲) کسی کام پر مائل یا آمادہ کرنا ؛
ترغیب دینا - (۱۳) مُتوجہ ہونا ؛ توجہ کرنا ؛ جمع ہونا ؛
اِکٹھا ہونا - (۱۴) باعث ہونا ؛ پیدا کرنا ؛ مُخبر ہونا -
(۱۵) ( کھینچ کر ) نکالنا - (۱۶) ( بجو یا لومڑی کو ) بھٹ سے
کھینچنا ' گھسیٹنا - (۱۷) ( پانی ) کُنوئیں سے کھینچنا یا نکالنا
یا بھرنا - (۱۷) ( عرق وغیرہ ) برتن سے ' ( خون ) جسم سے
نکالنا - (۱۹) کشید کرنا ؛ ( ست ) کھینچنا ؛ ( جوہر ) نکالنا -
(۲۰) ( پولٹس کا مواد کو ) کھینچ لینا - (۲۱) حاصل کرنا ؛
لینا - (۲۲) ( تاش میں پتے کا ) کھلوانا - (۲۳) باتوں باتوں
میں پوچھ لینا ؛ کہلا لینا ؛ چھیڑ کر تقریر کرنا - (۲۴) ( نتیجہ )
نکالنا ؛ ( نتیجہ ) اخذ کرنا ؛ اِستنباط کرنا ؛ اِستخراج کرنا -
(۲۵) چوس لینا ؛ خالی کردینا - (۲۶) پیٹ چیر کر آنتیں وغیرہ
نکالنا - (۲۷) شکار میں آڑ کی جگہ ڈھونڈنا - (۲۸) کھینچنا ؛
طول دینا ؛ پھیلانا - (۲۹) ( جہاز رانی ) ہوا سے پھولنا ( بادبان
کا ) - (۳۰) خط کھینچنا - (۳۱) نقشہ کھینچنا ؛ خاکہ بنانا ؛
( تصویر ) بنانا ؛ شکل بنانا - (۳۲) الفاظ میں تصویر کھینچنا -
(۳۳) نقشہ کشی کی مشق کرنا - (۳۴) ( دستاویز کا ) مُرتب
کرنا - (۳۵) ( فرق یا اِمتیاز ) کرنا یا قائم کرنا ؛ ( دو چیزوں
میں مُقابلہ ) کرنا ؛ ( مُشابہت ) دکھانا - (۳۶) طالب ہونا ؛
مطالبہ کرنا ( روپئے یا خدمت وغیرہ کا ) - (۳۷) چلنا ؛ حرکت
کرنا ؛ قریب یا دور ہونا - (۳۷) ( دوڑ میں ) اور آگے بڑھ جانا ؛
برابر آپہنچنا ؛ اور قریب آپہنچنا - (۳۹) ( جہاز کا ' بہنے کے
لیے ' پانی کی خاص گہرائی ) چاہنا - (۴۰) غیر فیصلہ کُن
حالت میں چھوڑنا ؛ بے فیصلہ کیے ہوئے ختم کردینا -

*d. back* : ( قول سے ) پھر جانا -

*d. bit, bridle, rein* : گھوڑے کو روکنا ؛ ضبط سے کام لینا -

*d. blank* : کُچھ نہ پانا -

*d. fowl* : ( پرندے وغیرہ کو ) اُدھیڑنا -

*d. game* : کھیل میں برابر رہنا -

*d. in* : پھانس لینا ؛ پھسلا کر شریک کرلینا ؛ ( دن کا ) زوال
کا وقت ہونا ؛ ختم کے قریب ہونا ؛ ( جاڑے میں دنوں کا )
چھوٹا ہوتا جانا -

*d. it mild* : خدا سے ڈرو ؛ مُبالغہ نہ کرو -

*d. off* : ( فوج کا ) واپس بلا لینا یا واپس آنا -

*d. on* : باعث ہونا ؛ مُخبر ہونا ؛ ترغیب دینا ؛ پھسلا کر لانا ؛
نزدیک آنا -

*d. out* : ( فوج کی ) صفیں مُرتب کرنا ؛ دستہ الگ کرنا ؛
طول دینا ؛ باتوں باتوں میں پوچھ لینا ؛ کہلا لینا ؛ چھیڑ کر
تقریر کرنا ؛ مُرتب کرنا ؛ ( گرمی میں دنوں کا ) بڑا ہوتا جانا -

*d. the line at* : کسی خاص حد سے آگے نہ بڑھنا -

*d. up* : سختی کا انداز اِختیار کرنا ؛ ( دوڑ میں ) برابر
آپہنچنا ؛ آلینا ؛ رک جانا ؛ ٹھہر جانا ؛ ( فوج کی ) صفیں مُرتب
کرنا ؛ ( دستاویز کو ) مُرتب کرنا -

*d. wire* : تار کشی کرنا -

*chimney draws well* : دود کش میں ہوا کی رو خوب
چلتی ہے -

**Draw**, *n.* : (۱) کھینچنا وغیرہ - (۲) زور ؛ جھٹکا - (۳) کشش ؛
باعث کشش ؛ وہ چیز جو گاہکوں وغیرہ کو کھینچے - (۴) قرعہ
اندازی ؛ چٹھی ڈالنا - (۵) وہ کھیل جس میں دونوں فریق برابر
رہیں - (۶) چھیڑ ؛ وہ فقرہ وغیرہ جسے سن کر کوئی شخص کوئی
بات کہہ گذرے یا اُسے اپنے محبوب موضوع پر تقریر کرنے کا موقع
ہاتھ آجائے -

**Drawback**, *n.* : (۱) چنگی پھرنا ؛ اشیا کی در آمد پر ادا کیے
ہوئے محصول کا وہ حصہ جو بر آمد کے وقت واپس کیا جائے -
(۲) کمی ؛ منہائی ؛ مُجرائی - (۳) خرابی ؛ عیب ؛
نقص ؛ خامی -

*d. lock* : دروازے کا قفل جو اندر سے لٹو گھمانے سے اور
باہر سے کُنجی سے کُھلتا ہے -

**Drawbridge**, *n.* : اُٹھاؤ پل ؛ وہ پل جو ضرورت کے وقت
اُٹھایا جاسکے -

**Drawcansir**, *n.* & *a.* : (۱) وہ شخص جو دوست دشمن دونوں
کے لیے خطرناک ہو - (۲) دوست دشمن دونوں کے لیے خطرناک ؛
بد معاش

**Drawee**, *n.* : وہ شخص جس کے نام ہنڈی ' چک وغیرہ ہو -

**Drawer**, *n.* : (۱) کھینچنے والا وغیرہ - (۲) ( قدیم ) شراب خانے
کا مُلازم - (۳) میز وغیرہ کی دراز - (۴) ( جمع ) تنگ مُہری کا
پاجامہ جو پتلون کے نیچے پہنا جاتا ہے -

**drawerful**, *n.* : کاغذ وغیرہ کی وہ مقدار جو ایک دراز میں
سماجائے -

**Drawing**, *n.* : (۱) کھینچنا وغیرہ - (۲) نقشہ کشی ؛ ڈرائنگ -
(۳) نقشہ ؛ خاکہ ؛ تصویر ( جو بے رنگ یا اِکرنگی ہو ) -
(۴) ایسا خاکہ ' تصویر وغیرہ کھینچنا -

*d. -block* : ڈرائنگ کے کاغذوں کا پیڈ -

*out of d.* : غلط کھنچا ہوا -

**Drawing-room**, *n.* : (۱) مُلاقات کا کمرا ؛ گول کمرا ؛ دیوان
خانہ - (۲) دربار -

**Drawl**, *v. i.* & *t.*, & *n.* : چبا چبا کر باتیں کرنا ؛ چبا چبا
کر بولنا -

**drawlingly**, *adv.* : چبا چبا کر -

**Drawn**, *p. p.* : DRAW کا اِسم مفعول -

*d. -work* : کشیدہ کاری ؛ کپڑے کے ڈورے نکال نکال کر اُس میں
جالی وغیرہ بنانا -

**Draw-well**, *n.* : گہرا کُنواں جس میں چرخی لگی ہو -

**Dray**, *n.* : ٹھیلا ( خصوصاً شراب سازوں کا ) -

*d. -horse* : بڑا اور مضبوط گھوڑا -

*drayman* : شراب کا ٹھیلا چلانے والا -

**Dread** ( -ed ), *v. t.*, & *n.* : (۱) ( کسی سے ) ڈرنا ؛ خائف ہونا -
(۲) کسی کام سے جھجکنا ؛ نام سے کانپنا - (۳) اندیشہ ہونا -
(۴) خوف ؛ دہشت ؛ ہیبت - (۵) رعب ؛ جلال - (۶) اندیشہ ؛
خطرہ - (۷) مُہیب چیز ؛ رعب دار چیز -

**Dread**, *a.* : (۱) ہیبت ناک ؛ مُہیب ؛ خوفناک ؛ دہشت ناک -
(۲) پر جلال ؛ رعب دار -

**Dreadful**, *a.* : (۱) مُہیب ؛ خوفناک ؛ دہشت ناک ؛ ڈراونا ؛
ہیبت ناک ؛ رعب دار - (۲) تکلیف دہ ؛ اجیرن ؛ ناگوار ؛
اُکتادینے والا ؛ طول طویل - (۳) کمبخت ؛ وبال جان -

*penny d.*: ستی سنسنی خیز کتابیں -

**dreadfully**, *adv.*: مُہیب یا ڈراونے طریقے سے ؛ نا گوار طور پر وغیرہ

**Dreadnought** (-ednawt), *n.*: (۱) موٹا کپڑا یا اُس کا کوٹ (طوفانی موسم کے لیے) - (۲) ڈریڈ ناٹ ؛ زبردست جنگی جہاز

**Dream**, *n.*: (۱) خواب ؛ رویا ؛ سپنا - (۲) خواب کی حالت - خیالی پلاؤ ؛ شیخ چلی کے منصوبے - (۳) نصب العین ؛ وہ چیز جس کا اِنسان خواب دیکھا کرتا ہو - (۴) حسن و جمال کا مُجسمہ -

*d.-reader*: خواب کی تعبیر دینے والا -

*d.-world, -land*: خیالی دنیا -

*day-d.*: شیخ چلی کے منصوبے ؛ خیالی پلاؤ -

*waking d.*: بیداری کا خواب ؛ تصور جو مُشاہدے کی حد تک پہنچ جائے -

**dreamless**, *a.*: گہری نیند جس میں خواب نہیں دکھائی دیتے -

**dreamlike**, *a.*: خواب کا سا -

**Dream**, *v. i. & t.* (dreamt pr. -emt, or -ed): (۱) خواب دیکھنا - (۲) خواب میں دیکھنا یا سننا - (۳) تصور کرنا ؛ منصوبہ باندھنا - (۴) (بحالت نفی) خواب و خیال میں ہونا یا آنا - (۵) خیال میں محو ہوجانا ؛ تصور میں غرق ہو جانا - (۶) خیالی پلاؤ پکانا ؛ شیخ چلی کے سے منصوبے باندھنا - (۷) کاہل ہونا ؛ نکما ہونا ؛ بے کار تخیلات میں وقت کھونا -

**dreamer**, *n.*: خواب دیکھنے والا ؛ وسیع تخیل رکھنے والا ؛ خیالی پلاؤ پکانے والا ؛ شیخ چلی ؛ کاہل ؛ نکما ؛ وہ شخص جو قوت عمل سے محروم ہو -

**Dream-hole**, *n.*: برج کی دیوار کا روزن -

**Dreamy**, *a.*: (۱) (شعر) سراپا خواب - (۲) خیال میں محو رہنے والا ؛ بلند تخیل ؛ قوت عمل سے محروم ؛ خواب سا ؛ دھندلا دھندلا -

**dreamily**, *adv.*: محویت کے ساتھ -

**dreaminess**, *n.*: محویت ؛ تخیل پرستی ؛ دھندلاپن -

**Dreary, Drear**, *a.*: اُداس ؛ تیرہ وتار ؛ ملول ؛ دلگیر ؛ افسردہ ؛ بے لطف ؛ بے کیف -

**drear(i)ly**, *adv.*: اُداسی کے ساتھ ؛ دلگیری یا افسردگی سے -

**drear(i)ness**, *n.*: اُداسی ؛ تاریکی ؛ دلگیری ؛ افسردگی ؛ بے لطفی -

**Dredge**, *n. & v. t. & i.*: (۱) ایک مشین جس سے دریا یا سمندر کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالی جاتی ہے ؛ تہ صفائی کی مشین - (۲) ایسی مشین (ڈریج) سے صاف کرنا یا نکالنا - (۳) ڈریج سے کام لینا ؛ تہ صفائی کرنا -

**dredger**, *n.*: دریا کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالنے والا ؛ تہ صفائی کرنے والا -

**Dredge**, *v. t.*: (کسی چیز پر) آٹا یاسفوف وغیرہ برکنا، چھڑکنا

*dredging-box*: سوراخ دار ڈھکنے کی بند ڈبیا (جس سے آٹا وغیرہ چھڑکا جاوے) -

**Dredger**, *n.*: DREDGING-BOX کا مرادف -

**Dree**, *v. t.*: (قدیم) برداشت کرنا ؛ سہنا -

*d. one's weird*: تقدیر کا لکھا برداشت کرنا -

**Dreg**, *n.* (usu. pl.): (۱) تلچھٹ ؛ دُرد ؛ کیٹ ؛ گاد - (۲) بے کار حصہ ؛ فضلہ ؛ فضول چیز ؛ (واحد) ذراسا بچا ہوا حصہ ؛ ریزہ -

**dreggy**, *a.*: دُرد آمیز ؛ گدلا ؛ بے کار -

*Dreibund* (driboond), *n.*, *Triple Alliance*: (تاریخ) اِتحاد ثلاثہ -

**Drench** (-tsh), *n.*: (۱) (دوا کی خوراک) جو جانوروں کو دی جاوے - (۲) (قدیم) دوا یا زہر کا پیالہ - (۳) موسلا دھار بارش - (۴) پانی میں بالکل بھیگ جانا ؛ شرابور ہو جانا -

**Drench** (-tsh), *v. t.*: (۱) کثرت سے پلانا ؛ چھکانا ؛ جانور کو دوا پلانا (جبراً) - (۲) (بھیڑ کو نہلاتے وقت) سر سے پیر تک بھگو دینا - (۳) (دباغت) اچھی طرح پانی میں بھگونا - (۴) ترپڑا دینا ؛ شرابور کردینا -

**Drencher**, *n.*: (۱) کثرت سے پلانے والا ؛ شرابور کرنے والا وغیرہ - (۲) موسلا دھار بارش ؛ دونگڑا -

**Dresden** (-z-), *n.*: جرمانیا کے صوبے سکسونیا کا صدر مقام -

*D. china, porcelain*: دریسڈن کی چینی کے (خاص کر اٹھارھویں صدی کے بنے ہوئے برتن) -

**Dress**, *v. t. & i.*: (۱) (فوج) صف بندی کرنا ؛ صف آرائی کرنا ؛ (صفوں کو) برابر کرنا ؛ درست کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ صف آرا ہونا ؛ صف میں کھڑا ہونا - (۲) آراستہ کرنا ؛ پہنانا ؛ پنہانا ؛ ملبوس کرنا ؛ سجانا ؛ کپڑے پہنانا ؛ ملبوس ہونا - (۳) شام (کی دعوت) کی پوشاک پہننا - (۴) ناٹک کے ایکٹروں کے لیے پوشاک بنوانا - (۵) مرہم پٹی کرنا - (۶) درست کرنا ؛ سجل کرنا - (۷) کنگھی کرنا ، سنوارنا (بالوں کو) - (۸) کمائے ہوئے چمڑے کو ہموار کرنا ، گھوٹنا - (۹) (گھوڑے کے) کھریرا کرنا - (۱۰) (پتھر وغیرہ کو) چکنا کرنا ؛ (کپڑے پر) کلفی کرنا - (۱۱) مسالا وغیرہ ملانا ؛ پکانا - (۱۲) پودے کو چھانٹنا - (۱۳) کھاد دینا -

*d. down*: مارنا ؛ دھمکنا ؛ خبر لینا ؛ ڈانٹنا -

*d. out*: زرق برق کپڑے پہننا ؛ ایسے کپڑے پہننا جن پر لوگوں کی نظر پڑے -

*d. up*: خاص طرح کی پوشاک پہننا یا پہنانا ؛ بھیس بنانا -

*d. well, ill*: خوش لباس ، بدلباس ہونا -

**Dress**, *n.*: (۱) لباس ؛ پوشاک ؛ بھیس - (۲) وضع ؛ انداز ؛ رنگ -

*d. circle*: ناٹک میں پہلی گیلری (جس میں ایک زمانے میں وہی لوگ بیٹھنے پاتے تھے جوشام کی پوشاک پہنے ہوتے تھے) -

*d.-coat*: شام کی پوشاک کا کوٹ (جس کا اگلا دامن سامنے سے کٹا ہوتا ہے) -

*d.-guard*: ڈریسر گارڈ ؛ لوہے کا غلاف جو بائسکل کی چین پر چڑھا دیا جاتا ہے (تاکہ کپڑے خراب نہ ہوں) -

*d. -improver* : دیکھو BUSTLE -

*dressmaker* : عورتوں کے کپڑے سینے اور بیچنے والا -

*evening d.* : شام ( دعوت وغیرہ ) کا کوٹ -

*full d.* : وہ کپڑے جو خاص تقریبوں میں پہنے جاتے ہیں -

*morning d.* : معمولی کپڑے -

**Dresser, n.** : سائڈ بورڈ ؛ برتنوں کی الماری ( جس پر کھانے کے کمرے میں برتن رکھے رہتے ہیں ) -

**Dresser, n.** : (۱) آراستہ کرنے والا ؛ پہنانے والا وغیرہ - (۲) خصوصاً سرجن کا نائب ؛ ڈریسر ؛ مرہم پٹی کرنے والا -

**dressership, n.** : ڈریسری -

**Dressing, n.** : (۱) آراستگی ؛ پہننا وغیرہ - (۲) سرزنش ؛ کندی ؛ زدوکوب ؛ گوشمالی - (۳) مسالا وغیرہ - (۴) کھاد - (۵) مرہم پٹی - (۶) کلف -

*d. -bell* : کھانے کا لباس پہننے کی گھنٹی -

*d. -case* : سنگاردان -

*d. -gown* : ایک ڈھیلا ڈھالا چوغا جو صبح اٹھ کر یا نہانے کے بعد پہنا جاتا ہے -

*d. -room* : خواب گاہ سے ملحق کپڑے پہننے کا کمرا -

*d. -table* : سنگار میز ؛ سنگار کی آئینہ دار میز -

**Dressy, a.** : - (۱) کپڑے کا شوقین ؛ جامہ زیب ؛ خوش لباس - (۲) ( لباس کی صفت ) خوش وضع ؛ خوش قطع -

**dressiness, n.** : کپڑے کا شوق ؛ جامہ زیبی ؛ خوش وضعی -

**Drew:** دیکھو DRAW -

**Dribble, v. t. & i., & n.** : (۱) قطرہ قطرہ بہنا ؛ رسنا ؛ ٹپکنا ؛ قطرہ قطرہ بہانا ؛ ٹپکانا - (۲) ( کسی بچے یا سڑیل شخص کی ) رال بہنا ؛ رال ٹپکنا - (۳) ( فٹ بال ) مختلف کھلاڑیوں کا پانو سے آہستہ آہستہ ٹھکرانا ( گیند کو ) - (۴) بلیرڈ کا کھیل ( لڑھکا کر تھیلی میں پہنچا دینا ( گیند کو ) یا لڑھک کر پہنچ جانا ( گیند کا ) -

**dribbler, n.** : ٹپکنے والا وغیرہ -

**Drib(b)let, n.** : حقیر مقدار ؛ تھوڑی رقم -

**Dried, Drier** : دیکھو DRY -

**Drift, n.** : (۱) بہاو ؛ رو - (۲) ہلکی دھار ؛ دھارا - (۳) جہاز کا انحراف سیدھے رستے سے ( دھارے کی وجہ سے ) - (۴) گردش کی وجہ سے ) پھیلکی ہوئی چیز کا میل یا انحراف - (۵) ( جنگل کا قانون ) ملکیت اراضی کے استقرار کی غرض سے اس اراضی پر مویشی لے جانا - (۶) زمانے کے ساتھ بہنا - (۷) فطری یا غیر محسوس رجحان - (۸) مقصد ؛ مفہوم ؛ منشا ؛ مطلب ؛ فحوائے کلام - (۹) سیل ؛ رو ؛ بوچھار - (۱۰) برف یا ریت وغیرہ جو ہوا سے جمع ہوجائے - (۱۱) جو چیز پانی کے بہاو سے بہی چلی جائے - (۱۲) ( ارضیات ) سطحی مادہ جو ہوا یا پانی کے بہاوے جمع ہوجائے - (۱۳) ہیرنگ مچھلی کے پکڑنے کا بڑا جال جو مدو جزر میں بہتا رہتا ہے - (۱۴) ( کان کنی ) معدنی مادے میں ایک رگ یا لکیر جو دور تک دوڑی ہوئی ہو - (۱۵) ( جنوبی افریقہ ) دریا کا پایاب مقام - (۱۶) دھات میں سوراخ کرنے یا بڑھانے کا اوزار ؛ ایک طرح کا برما -

**Drift, v. i. & t.** : (۱) اڑنا ؛ اڑائے جانا ؛ بہنا ؛ بہائے جانا - (۲) منہ اٹھائے چلا جانا ؛ بغیر کسی مقصد کے چلنا - (۳) ہوا کا اڑاکر ڈھیر کردینا یا ہوا سے اڑکر ڈھیر ہوجانا - (۴) ( کھیت یا سڑک کو ) برف یا ریت سے پاٹ دینا - (۵) سوراخ کرنا یا بڑھنا -

**driftage, n.** : رو ؛ بہاو -

**Drill, n., & v. t. & i.** : (۱) ( سوراخ کرنے کا ) برما ؛ سوراخ کرنا - (۲) ایک قسم کی خول دار مچھلی یا آبی خول دار جانور - (۳) فوجی تربیت ؛ قواعد - (۴) سخت گیرانہ انضباط ؛ کڑی تربیت ؛ سختی سے تربیت کرنا ؛ کڑی تربیت حاصل کرنا -

**Drill, n., & v. t.** : (۱) باھن ؛ جتے ہوئے کھیت کی نالی جس میں بیج ڈالا جاتا ہے ؛ پودوں کی قطار جو ایک باھن میں ہو - (۲) ڈرل ؛ ایک مشین جس سے کھیت جوتنے ؛ بیج بونے اور سراون پھیرنے کا کام ساتھ ساتھ ہوتا ہے - (۳) ڈرل کی مدد سے بونا ؛ قطار میں بونا -

**Drill, n.** : ایک قسم کا بڑا بندر -

**Drill, n.** : ڈرین یا ڈرل ؛ ایک قسم کا موٹا کپڑا ( سوت کا یا سنئی کا ) -

**Drily** : دیکھو DRY -

**Drink, v. t. & i.** (drank ; drunk & drunken) : (۱) پینا - (۲) ( کسی صحت بخش مقام کا پانی ) بطور دوا کے پینا - (۳) جذب کرنا ؛ سوکنا ( پردے وغیرہ کا نمی کو ) - (۴) پی کر خالی کردینا ؛ سارا کا سارا پی جانا ( ظرف ؛ مجازاً جام راحت یا جام الم ) - (۵) پی ڈالنا یا پی کر اڑا دینا ؛ ( آمدنی وغیرہ ) شراب میں اڑا دینا - (۶) شراب پینا ؛ شراب کا عادی ہونا ؛ شرابی ہونا - (۷) جام صحت پینا -

*d. in* : غور سے سننا ؛ گوش ہوش سے سننا ؛ ذوق شوق سے سننا -

*d. off, up* : ایک سانس میں پی جانا ؛ چڑھا جانا -

*d. to* : کسی کا جام صحت نوش کرنا ؛ سلامتی کا جام پینا -

( - ) *drinker, n.* : پینے والا ؛ نوشندہ -

**Drink, n.** : (۱) پینے کی چیز ؛ کوئی عرق یا رقیق شے جو پی جائے - (۲) شربت ؛ نوشیدنی - (۳) شراب ؛ مے ؛ بادہ - (۴) شراب خواری ؛ مے کشی ؛ بادہ گساری - (۵) شراب کا ایک جام ؛ ایک پیالہ یا ایک بار پینا -

*d. -offering.* : شراب کا چڑھاوا ؛ تھوڑی سی شراب دیوتا کے نام پر زمین پر پھینک دینا -

**drinkless a.** : جس کے پاس کوئی پینے کی چیز نہ ہو ؛ جس نے کچھ نہ پیا ہو -

**Drinkable, a. & n.** : (۱) نوشیدنی ؛ پینے کے قابل - (۲) ( صیغۂ جمع ) مشروبات ؛ اشیائے نوشیدنی ؛ پینے کی چیزیں -

**Drip, v. i. & t.** : (۱) ٹپکنا ؛ رسنا ؛ ٹپکانا - (۲) قطرے ٹپکانا ؛ قطرے گرانا ؛ کسی چیز کا اس قدر بھیگنا کہ اس سے قطرے ٹپکتے ہوں -

**Drip, n.** : (۱) تقاطر ؛ ٹپکنا - (۲) وہ چیز جو ٹپک رہی ہو - ( قدیم ) چھجا ؛ سائبان -

*d. moulduig or dripstone* : -

*d. -drop* : بوندا بوندی ؛ تقاطر ؛ لگاتار ٹپکنا ؛ تار -

**drippy, a.** : ٹپکنے والا ؛ متقاطر -

**Dripping, n.** : (۱) تقاطر ؛ ٹپکنا ؛ ٹپکانا - (۲) چربی ( جس

میں گوشت پکایا جائے ) - (۳) پانی یا چربی وغیرہ جو کسی چیز سے ٹپک رہی ہو -

**Drive,** *v. t. & i.* ( drove, dorven ) : (۱) ( شکار کا ) ھانکا کرنا ؛ گھیر کرلانا - (۲) ( علاقے کا ) دورہ کرنا ؛ ( جنگلات کا قانون ) دیکھو DRIFT, *n.* - (۳) چلانا ؛ ھانکنا - (۴) گاڑی میں لے جانا - (۵) گاڑی چلانا یا ھانکنا - (۶) اپنی گاڑی میں جانا - (۷) ٹھیلنا ؛ جبر کرنا ؛ مجبور کرنا - (۸) حد سے زیادہ مشقت لینا - (۹) بہالے جانا؛ اُڑا لے جانا - (۱۰) پھینکنا؛ ٹھکیلنا- (۱۱) ( گولف ) گیند کو ڈرایور سے مارنا - (۱۲) ( کرکٹ ) گیند کو ) آگے کی طرف مارنا - (۱۳) گاڑنا ؛ ٹھونکنا - (۱۴) سوراخ کرنا ؛ برمانا ؛ ( سرنگ ) کھودنا - (۱۵) ( بھاپ کا ) چلانا یا متحرک رکھنا ( مشین کو ) - (۱۶) چلانا ( کاروبار ) ؛ ( سودا ) کرنا - (۱۷) ملتوی کرنا ؛ ملتوی رکھنا - (۱۸) جھپٹنا ؛ دوڑ پڑنا - (۱۹) ( کسی کام میں) محنت کرنا ؛ جانفشانی کرنا - (۲۰) بہنا ؛ بہالے جانا -

*d. a quill, pen* : لکھنا -

*d. at* : مراد ہونا ؛ مطلب ہونا -

*d. out* : کسی کو نکال کر اُس کی جگہ لینا -

*driving-iron, -putter* : گولف کے بلے -

*let d.* : پھینکنا ؛ کھینچ کر مارنا -

**Drive,** *n.* : (۱) گاڑی میں سیر - (۲) ھانکا ؛گھیر کرلانا - (۳) کرکٹ یا گولف کا ھٹ - (۴) زور ؛ قوت عمل ؛ گھس پیٹھ- (۵) رجحان ؛ میلان - (۶) گاڑی کی سڑک خصوصاً گھر کے احاطے کی سڑک

*whist-d.* : دیکھو PROGRESSIVE WHIST -

**Drivel,** *v. i. & t.* ( -ll- ), & *n.* : (۱) بچوں کی طرح رال ٹپکانا یا ناک بہنے دینا - (۲) بچوں کی یا فاترالعقل لوگوں کی طرح گفتگو کرنا - (۳) ( قوت وغیرہ کو ) منتشر کرکے ضائع کر دینا - (۴) حماقت کی باتیں ؛ بکواس ؛ مہمل باتیں -

**driveller,** *n.* : احمق ؛ گاودی ؛ بےوقوف ؛ حماقت کی باتیں کرنے والا -

**Driver,** *n.* : (۱) ھانکنے والا ؛ چلانے والا ؛ گاڑی بان ؛ کوچ بان ؛ ڈرایور - (۲) ( گولف ) ایک قسم کا بلا - (۳) چلانے والا پہیا ( مشین کا ) -

*front-d.* : بائسکل جس میں قوت کا اِستعمال اگلے پہیے میں کیا جائے -

*quill-d.* : محرر ؛ اِخبار نویس یا مصنف -

*rear-d.* : بائسکل جس میں قوت کا اِستعمال پچھلے پہیے میں کیا جائے -

*slave-d.* : غلاموں کے گروہ کا نگراں -

**driverless,** *a.* : بے ڈرایور ؛ بغیر گاڑی بان کا -

**driving-wheel,** *n.* : (۱) مشین کا وہ پہیا جو اور حصوں کو حرکت دے - (۲) اِنجن کا بڑا پہیا - (۳) سائکل کا پہیا جس سے زنجیر ( چین ) گھومتی ہے -

**Drizzle,** *v. i., & n.* : (۱) پُھہار ؛ ترشح ؛ بونداباندی - (۲) پُھہار پڑنا ؛ ترشح ہونا -

**drizzly,** *a.* : ( وہ وقت ) جب پھوار پڑرھی ہو -

**Drogher** ( *-ger* ) *n.* : (۱) ویسٹ انڈیز کا ساحلی جہاز - (۲) سست رفتار بھاری کشتی وغیرہ -

**Drogue** ( -og- ), *n.* : وہ تونبا جو ویل بوچھے ( harpoon ) کی رسی کے سرے پر ہوتا ھے -

**Droit,** *n.* : حق ؛ لگان کے علاوہ زمیندار کا نذرانہ ؛ مال غنیمت ؛ بالائی نفع -

*dd. of Admiralty* : دشمن سے چھینے ہوئے جہاز وغیرہ جو بحری محکمے والوں کا حق سمجھے جاتے ہیں -

**Droll,** *a., n., & v. i.* : (۱) مضحک ؛ مسخرا - (۲) عجیب ؛ انوکھا ؛ نرالا - (۳) ( شاذ ) مسخرا آدمی - (۴) (شاذ) مسخرے پن کی حرکتیں کرنا ؛ ٹھٹھول کرنا ؛ دل لگی کرنا -

**drollness,** *n.* : مضحک ہونا ؛ مسخراپن ؛ انوکھاپن -

**drolly** ( -ol-li ), *adv.* : مضحک طریقے سے ؛ انوکھے طریقے سے -

**Drollery,** *n.* : (۱) ٹھٹھول ؛ مسخراپن - (۲) مضحک شعر یا قصہ وغیرہ - (۳) انوکھی دل لگی یا مذاق -

**Dromedary** (*-also* -um-), *n.* : سانڈنی ؛ ناقہ -

**Dromond,** *n.* : ( تاریخ ) قرون وسطی کا بڑا جنگی یا تجارتی جہاز -

**Drone,** *n., & v. i. & t.* : (۱) مگس نر؛ شہد کی نر مکھی ؛ زنبور نر - (۲) احدی ؛ کاھل - (۳) بھنبھناھٹ - (۴) یکساں لہجے میں تقریر یا تقریر کرنے والا - (۵) بیگ پائپ کی نیچے سر کی نے ؛ اُس کی آواز - (۶) بھنبھنانا ؛ یکساں لہجے میں بولنا ؛ تقریر کرنا - (۷) کاھلی کرنا ؛ بےکار ضائع کرنا -

**droningly,** *adv.* : بھنبھناتے ہوئے -

**Droop,** *v. i. & t., & n.* : (۱) جھکنا ؛ گرا پڑنا ( تکان سے ) - (۲) ( آنکھوں کا ) جھکنا ؛ نظرنیچی ہونا - (۳) ( شعر ) ( سورج وغیرہ) ڈوبنا ؛ غروب ہونا - (۴) پژمردہ ہونا ؛ افسردہ ہونا ؛ گھلنا ؛ مضمحل ہونا ؛ ڈھلنا ؛ ہمت ہارنا ؛ جی چھوٹ جانا- (۵) گرانا ؛ جھکانا ؛ نیچا کرنا ( سر، چہرے یا نگاہ کو ) - (۶) خم ؛ خمیدگی ؛ اِضمحلال ؛ افسردگی ؛( آواز ) کم زور ہوجانا

**droopingly,** *adv.* : سر وغیرہ جھکا کر ؛ پژمردگی سے ؛ افسردگی سے -

**Drop,** *n.* : (۱) بوند ؛ قطرہ - (۲) شبنم ؛ ذرہ ؛ مقدار قلیل - (۳) ایک پیالہ شراب ؛ ایک گھونٹ شراب - (۴) بندا ؛ گوشوارہ؛ آویزہ - (۵) ایک طرح کے نُقل جو پھلوں کے عرق سے گولیوں کی شکل میں بنائے جاتے ہیں ؛ لیمن ڈراپ وغیرہ - (۶) گرنا ؛ زوال ؛ سماجی تنزل ؛ تخفیف ؛ کمی ( قیمت میں حرارت کے درجے میں ) - (۷) ( ناٹک ) ڈراپ سین ؛ ایک ایکٹ کے خاتمے کا پردہ - (۸) پھانسی کا تختہ ؛ وہ فاصلہ جتنی دور ملزم تختے سے گر کر لٹکتا ھے - (۹) سطح میں دفعتاً نشیب آجانا ؛ گھڑا نشیب یا اُتار - (۱۰) ( فٹ بال ) وہ کک ( ٹھوکر ' جو گیند کو گدا کھلا کر لگائی جائے- (۱۱) گدا کھانے پر فٹ بال میں ٹھوکرلگانا-

*d. in bucket* or *ocean* : حقیر مقدار ؛ آٹے میں نمک ؛ سمندر میں قطرہ -

*d. shutter* : فوٹوگرافی کا ایک آلہ جس سے فوراً پلیٹ پر روشنی پڑ کر عکس اُتر آتا ھے -

*d. -sulphur, -tin.* : دانہ دار گندھک یا رانگا -

*dropwort* : ایک قسم کا پودا جس کی جڑیں گرہ دار ( یا غُطبی) ہوتی ہیں -

*ear-dd.* : بندے ؛ گوشوارے -
*have a d. in* one's *eye* : نشے کے آثار ظاھر کرنا -
**droplet**, *n.* : چھوٹا سا قطرہ -

**Drop**, *v. i. & t.* : (۱) ٹپکنا ؛ قطرہ قطرہ گرنا ؛ رِسنا - (۲) گرنا ( مجازاً ) زبان سے نکل جانا - (۴) غائب یا ضائع ھوجانا - (۵) تھک کر یا زخمی ھوکر گرنا ؛ ( شکاری کتے کا ) شکاری کو دیکھ کر دبک جانا - (۶) سوجانا ؛ عادت پڑجانا - (۷) مرنا -(۸) ختم ھونا ؛ بند ھونا ؛ موقوف ھونا - (۹) گھٹنا ؛ تخفیف ھونا ؛ گرنا ؛ اُترنا - (۱۰) دریا کے نشیب کی طرف جانا - (۱۱) پیچھے ھوجانا ؛ رہ جانا - (۱۲) اِتفاقاً آجانا ؛ آنکلنا - (۱۳) ٹپکانا ؛ گرانا - (۱۴) جانے دینا ؛ ڈالنا ؛ چھوڑنا ؛ گرانا - (۱۵) جننا؛ بچہ دینا ( خصوصاً بھیڑ یا بکری کا ) - (۱۶) سرسری طور پر کہہ دینا یا لکھ دینا - (۱۷) ھارنا ؛ اُڑانا ( روپئے کا خصوصاً جوے میں ) - (۱۸) گھونسا یا کلھاڑی یا گولی مار کر گرانا - (۱۹) ( مسافر یا پارسل ) اُتارنا- (۲۰) کوئی حرف بولنے میں چھوڑ جانا- (۲۱) ( آنکھیں ) جھکا لینا ؛ نیچی کرلینا - (۲۲) ( آواز ) دھیمی کرنا - (۲۳) ( فٹ بال کو ) گدا دے کر کک مارنا ؛ ( اِس طریقے سے ) گول کرنا - (۲۴) کسی سے ملنا جلنا موقوف کرنا ؛ صحبت ترک کرنا ؛ کسی بات کو چھوڑنا ؛ ختم کرنا -

*d. away, in* : ایک ایک کرکے روانہ ھونا یا داخل ھونا -
*d. curtsy* : ( عورتوں کا ) گھٹنوں کو خم دے کر تعظیم کرنا -
*d. off* : ایک ایک کرکے روانہ ھونا ؛ سوجانا ؛ آنکھ لگ جانا -
*d. on, across* : ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ خبر لینا ؛ چشم نمائی کرنا ؛ سزا دینا -

**Droppings**, *n. pl.* : (۱) جو چیز قطرہ قطرہ گرے خصوصاً شمع کا موم - (۲) گوبر ؛ لید یا بیٹ -

**Drop-scene**, *n.* : (۱) ایکٹ کے خاتمے کا پردہ - (۲) آخری سین ؛ ڈراما کا خاتمہ ؛ آخری منظر -

**Dropsy**, *n.* : اِستسقائے زقّی ؛ جلندر کی ایک قسم ؛ ( مجازاً ) حد سے زیادہ پھولا ھونا -
**dropsical**, *a.* : اِستسقا کا ( مریض ) -
**dropsically**, *adv.* : اِستسقا کے طور پر -

**Dros ( h ) ky**, *n.* : (۱) نیچی چار پہیوں والی روسی گاڑی - (۲) جرمانیا میں کرائے کی گاڑی -

**Dross** *n.* : (۱) دھات کا میل - (۲) میل ؛ خارجی مادہ - (۳) فضلہ ؛ کوڑا کرکٹ -
**drossy**, *a.* : میل دار ؛ میل جیسا -

**Drought** ( -owt- ), **Drouth** ( -ow- ), *n.* : (۱) ( قدیم ) خشکی ؛ تشنگی ؛ پیاس - (۲) خشک سالی ؛ قحط ( باراں ) -
**droughty, drouthy**, *a.* : خشک ؛ بے آب -

**Drove**, *n.* : (۱) جانوروں کا متحرک گلہ - (۲) بھیڑ ؛ غول ؛ گروہ ؛ مجمع ؛ خیل - (۳) معماروں کی چوڑی چھینی -

**Drove** : دیکھو DRIVE -

**Drover**, *n.* : جانوروں کے گلے کو نخاس میں لے جانے والا ؛ مویشی کا بیوپاری -
**drove**, *v. t.* : گلے کو نخاس میں لے جانا ؛ مویشی کا بیوپار کرنا -
**droving**, *n.* : مویشی کا بیوپار -

**Drown**, *v. i. & t.* : (۱) ڈوبنا ؛ غرق ھونا ؛ ڈوب مرنا - (۲) ڈبونا ؛ غرق کرنا - (۳) غوطہ دینا ؛ شرابور کرنا ؛ بھگونا - (۴) ( شور، غل کا آواز کو ) دبا لینا ؛ غالب آجانا - (۵) ( شراب کے نشے میں ) غم غلط کرنا -
*d. out* : سیلاب میں بہا دینا -
*like drowned rat* : شرابور ؛ سر سے پیر تک بھیگا ھؤا ؛ شل -

**Drowse** ( -z ), *v. i. & t., & n.* : (۱) اونگھنا - (۲) سست ھونا ؛ سستی کرنا - (۳) غنودگی طاری کرنا - (۴) سستی میں یا اونگھنے میں گذارنا ( وقت کو ) - (۵) غنودگی -

**Drowsy**( -zi ), *a.* : (۱) اونگھتا ھؤا ؛ نیم خوابیدہ ؛ خواب آلودہ - (۲) سلادینے والی ( آواز وغیرہ ) - (۳) سست ؛ کاھل -
*d. -head* : اونگھتا ھؤا ؛ سوتا ھؤا آدمی -
**drowsily**, *adv.* : غنودگی میں ؛ سستی سے ؛ اونگھتے ھوئے -
**drowsiness**, *n.* : غنودگی ؛ سستی -

**Drub**, *v. t.* : (۱) ڈنڈے لگانا ؛ پیٹنا ؛ کوٹنا ؛ ٹھونکنا ؛ کندی کرنا - (۲) ( لڑائی میں ) ھرانا - (۳) مار مار کر ( کسی خیال کو ) دماغ میں ٹھونسنا یا ( دماغ سے ) نکالنا -
**drubbing**, *n.* : زد و کوب ؛ مار ؛ مرمت ؛ کندی -

**Drudge**, *n., & v. i.* : (۱) خادم ؛ غلام ؛ خدمتگار - (۲) غلام کی طرح کام کرنا ؛ بیل کی طرح جتا رھنا ؛ ناگوار یا خلاف مذاق کام کرنا -
**drudgery**, *n.* : غلامی ؛ محنت ؛ مشقت
**drudgingly**, *adv.* : غلام کی طرح ؛ بیل کی طرح مشقت کرتے ھوئے -

**Drug**, *n., & v. t. & i.* : (۱) مفرد دوا ؛ جز - (۲) ناقابل فروخت مال ؛ جنس کا سد ؛ سودا جس کا کوئی گاھک نہ ھو - (۳) ملانا ؛ آمیزش کرنا ( زھر یا بیھوشی کی دوا کی ) - (۴) دوادینا ؛ دوا پلانا ( خصوصاً بیھوشی کی دوا ) (۵) بیھوشی کی دوا اِستعمال کرنا ؛ متلی پیدا کر دینا ؛ پیٹ بہت بھر جانا ؛ اوبھ جانا -
**druggy**, *a.* : دوا کا ؛ دوا کے متعلق -

**Drugget** (-g- ), *n.* : موٹا اونی کپڑا جو فرش یا میز پوش کے طور پر اِستعمال ھوتا ھے ؛ ایسے کپڑے کا فرش -

**Druggist**, *n.* : دوا فروش ؛ دواساز ؛ عطار -

**Druid**, *n.* : (۱) قدیم کیلٹی قوم کا پوجاری ؛ جادوگر یا کاھن - (۲) ویلس کی قومی انجمن کا عھدہ دار ؛ ڈروئڈ -
**Druidess**, *n.* : (DRUID) کا مونث -
**Druidic ( al )**, *aa.* : ڈروئڈ کا یا اُس سے متعلق -
**Druidism**, *n.* : ڈروئڈ کا عقیدہ وغیرہ -

**Drum**, *n.* : (۱) ڈھول ؛ ڈھولک ؛ دھل ؛ نقارہ ؛ طبل - (۲) ( حیوانات ) وہ عضو ( چھاتی وغیرہ ) جس میں ڈھک ھو ؛ پردۂ طبل - (۳) نقارے کی یا نقارے کی سی آواز خصوصاً bittern کی آواز - (۴) نقارہ نواز ؛ ڈھول بجانے والا - (۵) اُستوانہ نما چیز - (۶) کورنتھین یا کمپوزٹ طرز عمارت میں ستون کے سرے کا ٹھوس حصہ - (۷) ستون کا ( اُستوانہ نما ) وسطی حصہ - (۹) شام یا سہ پہر کی چائے کی پارٹی -
*d. -fire* : تیز اور شدید گولہ باری جو اکثر پیدل فوج کے حملے سے پہلے ھوتی ھے -

*d. -fish* : ایک قسم کی امریکا کی مچھلی جو ڈھول کا سا شور کرتی ھے -

*d. -head* : ڈھول کی کھال یا جھلی ؛ پردہ گوش کی جھلی ؛ چرخ کا مدور سرا -

*d. -major* : چھوٹا فوجی عہدہ دار جو طبل بجانے والوں کے دستے کا افسر ہوتا ھے -

*d. of ear* : کان کا پردہ یا مشین کا اُستوانہ نما پرزہ

*drumstick* : نقارے کی چوب ؛ پکے ہوئے مرغ کی ٹانگ کا نیچے کا حصہ

**Drum**, *v. i. & t.* : (۱) ڈھول بجانا - (۲) مُتواتر ٹھوکنا ؛ تھپ تھپانا ؛ کھٹ کھٹانا - (۳) (چڑیوں یا کیڑوں کا) بازو پھڑ پھڑانا - (۴) طلب کرنا ؛ جمع کرنا ؛ طبل بجا کر بلانا (رنگروٹوں کو) - (۵) (کسی شخص سے کوئی بات) بار بار کہہ کر (اُسے) بے حس کودینا ؛ (سبق کو دماغ میں) ٹھونسنا - (۶) بار بار کسی چیز پر (ہاتھ) مارنا - (۷) (گیت) ڈھول پر گانا یا ایسے گانا جیسے ڈھول پر ہو -

*d. out* : ڈھنڈورا پٹوا کر برخاست کرنا -

**drummer**, *n.* : ڈھول بجانے والا ؛ طبل نواز یا نقارہ نواز ؛ (ممالک مُتحدہ) سفری تجارتی گماشتہ ' ایجنٹ -

**Drum, Drumlin**, *nn.* : (ارضیات) لمبی اور تنگ پہاڑی جو ہوا کی یا دریا کی لائی ہوئی مٹی کے جمع ہونے سے بن جاتی ھے -

**Drummond light**, *n.* : آکسی ہائیڈروجن روشنی -

**Drunk**, *pred. a. & n.* : (۱) پیے ہوئے ؛ سرشار ؛ مست ؛ متوالا ؛ مخمور - (۲) (عامیانہ) شراب کا دور - (۳) (پولس کی فرد جرم میں) بد مستی یا مد ہوشی کی واردات ؛ وہ شخص جس پر مد ہوشی کا اِلزام ہو ؛ شرابی ؛ بد مست -

**drunkard**, *n.* : شرابی ؛ شراب خوار -

**Drunken**, *a.* : (۱) مخمور ؛ سرشار ؛ متوالا - (۲) شرابی ؛ شراب خوار - (۳) بد مستی کا -

**drunkenly**, *adv.* : بد مستی کی حالت میں ؛ نشے میں -

**drunkenness**, *n.* : شراب خواری ؛ بد مستی -

**Drupe**. *n.* : گٹھلی دار پھل ؛ گودے دار پھل جس میں گٹھلی ہو (جیسے آلوچہ وغیرہ) -

**drupaceous**, *a.* : گٹھلی دار -

**Drupel, Drupelet** (plit), *nn.* : چھوٹا گٹھلی دار پھل -

**Druse**, *n.* : پہاڑی غا کے اندر بلوروں کی تہ یا پرت ؛ غار جس کے اندر بلورے جمع ہوں -

**Druse** (-z), *n.* : فرقۂ دروز ؛ کوہ لبنان کے قریب مُسلمانوں کا ایک سیاسی اور مذہبی فرقہ (جس کا بانی اِسمعیل الدرزی تھا) -

**Dry**, *a.* (drier, -est) : (۱) خشک ؛ سوکھا ؛ یا بس - (۲) وہ جگہ جہاں بارش نہ ہو یا کم ہو ؛ وہ موسم جس میں بارش نہ ہو یا کم ہو ؛ بے باراں ؛ کم باراں - (۳) جھلسا ہوا ؛ تفتہ ؛ سوکھا ہوا ؛ مُرجھا یا ہوا ؛ (روزمرہ) پیاسا ؛ تشنہ - (۴) تارک شراب - (۵) بے آب ' اندھا (کنواں) ؛ دودھ سے خالی (جانور) - (۶) خشک جو پانی میں ڈوبا ہوا نہ ہو ؛ جو زیرآب نہ ہو - (۷) بے مکھن کا سوکھا (ٹکڑا وغیرہ) - (۸) مُنجمد ؛ ٹھوس - (۹) پھیکی (شراب) - (۱۰) خشکی کا - (۱۱) روکھا ؛ خشک ؛ بے مُروت ؛ سخت سرد مہر - (۱۲) روکھے سوکھے ' سیدھے سیدھے (واقعات) - (۱۳) غیر دلچسپ ؛ بے لطف ؛ پھیکا ؛ سوکھا ؛ جس میں کوئی نفع نہ ہو - (۱۴) بے غرضانہ ؛ بے تعصبانہ ؛ بے لوث -

*d. -bulb thermometer* : رطوبت پیما کا خشک جوفے (bulb) والا حرارت پیما -

*d. cooper* : (خشک چیزیں رکھنے کا) پیپا بنانے والا -

*d. -cure* : (گوشت وغیرہ کو) خشک حالت میں (بغیر سر کے وغیرہ کے) محفوظ رکھنا -

*d. -dock* : دیکھو DOCK -

*d. eyes* : چشم بے نم ؛ آنکھیں جن میں آنسو نہ ہوں -

*d. -fly* : (بغیر چارے کو پانی میں ڈبوئے) مچھلی پکڑنا -

*d. -goods* : خشک مال ' جیسے غلہ (ممالک مُتحدہ میں کپڑے وغیرہ کو بھی کہتے ہیں) -

*d. jest, sarcasm, humour* : مذاق ' طنز وغیرہ جو سوکھے مُنہ سے یا خشک انداز میں کیاجائے -

*d. loading* : (کوائے کے کمروں میں) قیام بے طعام -

*d. measure* : غلہ وغیرہ ناپنے کا پیمانہ -

*d. -nurse* : (۱) کھلائی - (۲) کھلانا -

*d. pile* : برقی بیٹری جس میں کوئی رقیق شے نہ اِستعمال کی جائے -

*d. -plate* : عکاسی کی خشک پلیٹ -

*d. -point* : (بے تیزاب کے) دھات پر نقش و نگار بنانے کی سوئی ؛ طریقۂ مذکور سے کام لینا ؛ وہ نقش و نگار جو اِس طریقے سے بنائے جائیں -

*d. -rot* : فطر (fungus) کی وجہ سے لکڑی کا گل جانا ' نیز فطر (fungus) ؛ (مجازاً) گھن لگ جانا -

*d. -salt* : دیکھو D. CURE -

*d. -salter (y)* : وہ شخص جو دوا ' رنگ ' گوند ' تیل ' اچار وغیرہ کا بیوپار کرے ؛ مذکورہ بیوپار ؛ اِس بیوپار کی دکان -

*d. shampoo* : بال دھونے کا سفوف -

*d. -shod* : بغیر پانو تر کیے ہوئے -

*die a d. death* : ڈوبنے یا قتل ہونے کے علاوہ اور قسم کی موت کے لیے کہتے ہیں -

*go d.* : (ملک کا) شراب کی خرید و فروخت قانوناً ممنوع قرار دینا -

**dryish**, *a.* : کسی قدر خشک ؛ سوکھا سا -

**dryly** (or drily), *adv.* : خشکی سے ؛ روکھے پن سے -

**dryness**, *n.* : خشکی ؛ روکھا پن -

**Dry**, *v. t. & i.* : (۱) خشک کرنا یا ہوجانا ؛ سوکھنا ؛ سکھانا - (۲) (گائے کے) تھن خشک کردینا -

*dry up* : بالکل خشک کرلینا ؛ (نمی کا) بالکل زائل ہوجانا ؛ (کنویں کا) خشک ہوجانا ؛ (روزمرہ) (خصوصاً امر کی حالت میں) چپ ہونا یا کام بند کر دینا -

**drier, dryer**, *n.* : خشک کرنے والا ؛ سکھانے والا -

**Dryad**, *n.* : درخت یا جنگل کی دیوی یا پری

**Dryasdust**, *n.* d-, *a.* : (۱) معلمت کش ' خشک مزاج مورخ

یا عہد قدیم کا محقق - (۲) خشک ؛ بے لطف -

**'dst.:** hadst, wouldst کا مخفف -

**Duad:** دیکھو DYAD -

**Dual,** *a.* & *n.*: دوکا ؛ دھرا ؛ دو حصوں میں منقسم ؛ دگنا ؛ دونا -

*d. number*, or *d.*: (نحو) تثنیہ ؛ مثنی -

*the D. Monarchy*: (جنگ عظیم سے پہلے) آسٹریا ھنگری کی متحدہ سلطنت -

**duality,** *n.*: دوئی ؛ تثلیہ ؛ ثنویت ؛ دھرا ھونا وغیرہ -

**dualize,** *v. t.*: دوئی پیدا کرنا ؛ دھرا کرنا وغیرہ -

**dually,** *adv.*: دوئی سے؛ تثنیے سے وغیرہ -

**Dualin,** *n.*: ایک زبردست پھٹنے والا مرکب جو شورے ، نائٹرو گلیسرین اور لکڑی کے برادے سے بنتا ھے -

**Dualism,** *n.*: (۱) دوئی : تثنیہ - (۲) تثنیہ کا استعمال - (۳) ثنویت ؛ وہ عقیدہ جس میں دو مستقل جو ھر مانے جاتے ھیں (مثلاً روح ، مادہ یا یزدان و اھرمن یا حضرت عیسیٰ کی دو شخصیتیں) -

**dualist,** *n.*: ثنوی -

**dualistic,** *a.*: ثنویت کا قائل

**dualistically,** *adv.*: ثنویت کے طور پر

**Dub,** *n.*: شمالی چشموں کا گہرا گڑھا -

**Dub,** *v. t.*: (۱) کاندھوں پر تلوار مس کر کے نائٹ وغیرہ بنانا - (۲) کوئی نیالقب دینایا نام یا " چھیڑ کا نام " رکھ دینا - (۳) (مچھلی کے چارے کی مصنوعی مکھی) لگانا - (۴) (چمڑے پر) چربی ملنا -

**Dubbing,** *n.*: (۱) نائٹ بنانا یا بنا یا جانا ؛ نام یا لقب رکھنا یا رکھا جانا - (۲) چمڑے کو چکنا کرنے کی چربی -

**Dubiety,** *n.*: (۱) اشتباہ : شبہہ : شک؛ دبدھا - (۲) مشتبہ امر : مشکوک معاملہ -

**Dubious,** *a.*: (۱) دھندلا : مبہم ؛ غیر معتبر ؛ نا قابل وثوق - (۲) مشتبہ ؛ مشکوک - (۳) جس کا نتیجہ مشتبہ ھو - (۴) مذبذب : شک کی حالت میں ؛ دبدھا میں -

**dubiously,** *adv.*: مبہم طور پر ؛ مشتبہ طریقے سے ؛ مشکوک طور پر وغیرہ -

**dubiousness,** *n.*: ابہام ؛مشتبہ ھونا؛ مشکوک ھونا ؛ تذبذب -

**Dubitation,** *n.*: دبدھا ؛ تذبذب ؛ پس و پیش ؛ ھچر مچر -

**Dubitative,** *a.* تذبذب کا ؛ دبدھا کا ؛ مذبذب ؛ پس و پیش کرنے والا -

**dubitatively,** *adv.*: مذبذب طریقے سے ؛ پس و پیش کے ساتھ -

**Ducal,** *a.*: ڈیوک کا ؛ ڈیوک کے متعلق : ڈیوک کی طرح ؛ ڈیوک کا خطاب رکھنے والا -

**Ducat,** *n.*: (۱) قدیم طلائی سکہ = تقریباً ۹ شلنگ - (۲) سکہ ؛ (صیغہ جمع) دولت ؛ زر -

*Duce* (doocha), *n.*: سردار (مسولینی کا لقب) -

**Duchess** (-tsh), *n.*: (۱) ڈیوک کی بیگم ؛ ڈیوک کی بیوی یا بیوہ - (۲) رعب داب یا آن بان کی عورت - (۳) ؛ (عامیانہ) میوہ فروش کی عورت -

**Duchy** (-tshi), *n.*: (۱) ڈیوک کا علاقہ یا ریاست - (۲) کارنوال یا لنکا سٹر کا علاقہ جس کا مالک شاہ انگلستان بہ حیثیت ڈیوک کے ھے -

**Duck,** *n.* (pl. often *duck* **collective; also -s**): (۱) مرغابی ؛ بطخ ؛ بط - (۲) مرغابی یا بط کا گوشت - (۳) پیارا ؛ پیاری (خصوصاً مخاطبت میں) -

*d. & drake*: پانی میں پتھر اُچھالنے کا کھیل -

*d.-bill*: سوخ گیھوں ؛ ایک دریائی جانور جس کی چونچ بطخ کی سی ھوتی ھے -

*d. -boards*: (فوجی روز مرہ) لکڑی کے تختوں کا رستہ -

*d. -hawk*: خرگوش کا شکار کرنے والا کتا

*d.'s egg*: (کرکٹ میں) صفر اسکور ؛ انڈا -

*d.-shot*: مرغابی کے شکار کا چھرا -

*duckweed*: ایک قسم کی کائی -

*Bombay d.*: دیکھو BUMMALO -

*in two shakes of d.'s tail*: دم بھر میں -

*lame d.*: جو اسٹاک کے بازار میں اپنا معاھدہ پورا نہ کرے ؛ لنجا آدمی -

*like d. in thunderstorm*: بد حواس ؛ سراسیمہ -

*likewater off d.'s back*: بے اثر ؛ بے نتیجہ -

*make dd. & drakes of.play dd. & drakes with*: اُڑا دینا ؛ برباد کر دینا -

**duckling,** *n.*: بطخ کا بچہ

**ducky,** *n.*: پیارا ؛ عزیز ؛ محبوب -

**Duck,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) غوطہ لگا کر ابھرنا ؛ غوطہ مارنا ؛ ڈبکی لگا نا - (۲) پھرتی سے جھک جانا ؛ تیزی سے سر خم کرنا - (۳) غوطہ دینا ؛ ڈھکیل دینا - (۴) ڈبکی ؛ غوطہ ؛ تیزی سے سرجھکا نا -

**Duck,** *n.*: (۱) ڈک ، موٹا سنئی کا یا سوتی کپڑا جو باد بانوں یا ملاحوں کے لباس کے کام آتا ھے - (۲) (بحالت جمع) اس کپڑے کا پتلون

**Ducker,** *n.*: کئی قسم کی غوطہ خور چڑیاں -

**Ducker,** *n.*: بطخیں پالنے والا ؛ بطخوں کی نسل بڑھانے والا -

**Duct,** *n.*: (۱) نل ؛ نلکی - (۲) (عضویات) مسامہ - (۲) (نباتیات) ظرف -

**ductless,** *a.*: بے مسامہ ؛ جس میں نل یانلکی نہ ھو -

**Ductile,** *a.*: (۱) (دھات کی صفت) جو پیٹنے سے بڑھ سکے ؛ لچیلا ؛ لچک دار ؛ ملائم ؛ نرم ؛ مضبوط ؛ (طبیعیات) متمدد ؛ جس کے تار کھینچے جاسکیں - (۲) تشکیل پذیر ؛ تربیت پذیر ؛ سلیم الطبع -

**ductility,** *n.*: لچک ؛ ملائمت ؛ نرمی ؛ (طبیعیات) تمدد ؛ تشکیل پذیری ؛ تربیت پذیری -

**Dud,** *n.*: (عامیانہ) (صیغۂ جمع) کپڑے ؛ لباس ؛ (واحد) ڈراوا ، گولا وغیرہ جو نہ پھٹے ؛ بے نتیجہ تجویز ؛ ٹائیں ٹائیں فش ؛ بےکار آدمی -

**Dude,** *n.*: (ممالک متحدہ) (عامیانہ) (۱) نفاست پسند شخص ؛ جو انگریزی اوضاع و اطوار کی نقل اتارتا ھو -

( ۲ ) بانکا ؛ چھیلا ؛ ٹھاٹھ کرنے والا -

**dudish**, *a.* : کسی قدر نفاست پسند یا بانکا ؛ چھیلا کی طرح -

**Dudgeon** (dujn), *n.* : خفگی ؛ رنجش ؛ ناراضی ؛ برھمی ؛ روٹھنا -

**Dud (h) een** (doo-), *n.* : ( آئرستان ) چھوٹا مٹی کا پائپ -

**Due**, *a.* & *adv.* : ( ۱ ) واجب الادا - ( ۲ ) لائق ؛ شایان ؛ استحقاق کے مطابق ؛ مناسب ؛ بجا ؛ کما حقہ ؛ کافی ؛ ٹھیک - ( ۳ ) وجہ سے ؛ سبب سے - ( ۴ ) قاعدے یا معاھدے کی رو سے ہونے والا کرنے والا یا آنے والا - ( ۵ ) ( سمت کے متعلق ) ٹھیک ؛ بلکل

**Due**, *n.* : ( ۱ ) حق - ( ۲ ) دینا ؛ مطالبہ ؛ ڈمگی - ( ۳ ) ( صیغہ جمع ) محصول ؛ فیس ؛ چنگی وغیرہ -

*for a full d.* : ( جہاز رانی ) پوری طرح ؛ ھمیشہ کے لیے -

*give the devil his d.* : برے کے ساتھ بھی انصاف کرو -

**Duel**, *n.* & *v. i.* (-ll-) : ( ۱ ) نزاع کا فیصلہ کرنے کے لئے دو شخصوں کی لڑائی ( تلوار ' پستول وغیرہ سے ) ؛ ڈوئیل ؛ یکیکی - ( ۲ ) دو شخصوں یا فریقوں وغیرہ کی باھمی جنگ - ( ۳ ) ڈوئیل لڑنا ؛ یکیکی کرنا -

**duellist**, *n.* : ڈوئیل لڑنے والا ؛ یکیکی باز -

**Duenna**, *n.* : ( ۱ ) ادھیڑ عورت جو لڑکیوں کی استانی اور رفیق ہو ؛ استانی - ( ۲ ) محافظ یا نگران عورت -

**Duet**, -tt, *n.* : ( ۱ ) دو سازی یا دو آوازی گیت ؛ راگ جس کو دو آدمی مل کر گائیں یا دو باجوں پر ساتھ ساتھ بجائیں - ( ۲ ) ( مجازاً ) مکالمہ ؛ سوال جواب ؛ ہتھیاریوں کی سی لڑائی - ( ۳ ) جوڑا ؛ میاں بیوی -

**duettist**, *n.* : دو آوازی گیت گانے والا ؛ دو سازی گیت کو باجے پر بجانے والا -

**Duff**, *n.* : دیکھو DOUGH -

**Duff**, *v. t.* : ( عامیانہ ) ( ۱ ) تلبیس کرنا ؛ چالاکی سے چیزوں کی شکل بدل دینا ؛ ( پرانے مال کو ) نیا کر کے بیچنا - ( ۲ ) ( آسٹریلیا ) ( مویشی ) کو چرانا اور داغوں ( یعنی داغے ہوئے نشانات ) کو بدل دینا -

**Duffel, Duffle**, *n.* : ( ۱ ) ایک قسم کا موٹا اونی کپڑا - ( ۲ ) زائد جوڑا جو شکاری یا کیمپ میں رھنے والے ساتھ رکھتے ھیں -

**Duffer**, *n.* : ( ۱ ) خراب مال کی قیمت بڑھا کر بیچنے والا - ( ۲ ) پھیری والا ؛ خوانچے والا - ( ۳ ) پرانے مال کو نیا کر کے بیچنے والا - ( ۴ ) جعلی سکہ ؛ مصنوعی تصویر وغیرہ - ( ۵ ) خالی کان ( معدن ) - ( ۶ ) بے کار چیز ؛ بے مصرف شے - ( ۷ ) نالائق ؛ بے کار یا بے وقوف شخص -

**Dug**, *n.* : تھن ؛ پستان ؛ سر پستان ؛ بھٹنی ؛ حقارت کے لئے عورتوں کی چھاتی کو بھی کہتے ھیں -

**Dug** : دیکھو DIG -

*dugento* (doo-), *n.* : ( اٹالیا کی فنون لطیفہ وغیرہ کی تاریخ میں ) تیرھویں صدی -

**Dugong** (doo-), *n.* : ڈو گانگ ' ھندوستانی سمندر کا ایک بڑا نباتات خور پستان دار جانور -

**Dug-out**, *n.* : ( ۱ ) ڈونگی جو درخت کے تنے کو کھوکھلا کر کے بنائی جائے - ( ۲ ) ( سپاھیوں کے لیے ) خندقوں میں زمین دوز محفوظ جگہ - ( ۳ ) ( عامیانہ ) پنشن یافتہ

افسر وغیرہ جو از سر نو فوجی خدمت کے لیے طلب کیا جائے -

**Duke**, *n.* : ( ۱ ) ( تاریخ ) متاخرین شاھان روما کے زمانے میں صوبہ کی فوج کا سردار - ( ۲ ) ( بائبل ) قبیلہ کا سردار - ( ۳ ) ( برطانیا اور بعض دوسرے ممالک یوروپ میں ) خاندان شاھی کے بعد سب سے بڑا امیر یا جاگیردار ؛ ڈیوک - ( ۴ ) ( دوسرے ممالک یورپ میں ) چھوٹی ریاست کا فرمان روا - ( ۵ ) ایک قسم کی چیری یا گلاس ( ایک میوہ ) - ( ۶ ) ( عامیانہ ) ھاتھ ؛ مٹھی -

*dine with D. Humphrey* : دیکھو DINE -

**Dukedom**, *n.* : ڈیوک کا علاقہ یا منصب -

**Dukeries**, *n. pl.* : صوبۂ ناٹنگھم شائر کا وہ ضلع جس میں کئی ڈیوکوں کی جاگیریں ھیں -

**Dulcet**, *a.* : شیریں ؛ میٹھا ؛ رسیلا ؛ دلکش ؛ خوش آیند ( خصوصاً آواز کی صفت ) -

**Dulcify**, *v. t.* : شیریں کرنا ؛ لطافت یا شیرینی پیدا کرنا ؛ دھیما کرنا ؛ ملائم کرنا -

**dulcification**, *n.* : ملائم یا شیریں ھونا یا کرنا -

**Dulcimer**, *n.* : پیانو کی قسم کا ایک باجا -

**Dulcinea** ( or -sinia ), *n.* : معشوقہ جس کو عاشق تمام اوصاف کا مجموعہ سمجھتا ھو اور اس کی پرستش کرتا ھو ؛ " لیلیٰ بہ چشم مجنوں " -

**Dull** *a.*, & *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) غبی ؛ کند ذھن ؛ ٹھس ؛ کٹھل - ( ۲ ) ( نظر ' سماعت وغیرہ ) دیر حس ؛ کند - ( ۳ ) ( غیر ذی روح چیزوں کے لیے ) غیر محسوس - ( ۴ ) ( درد ) میٹھا میٹھا - ( ۵ ) مٹھا ؛ سست ؛ مندا ( بازار ) - ( ۶ ) افسردہ ؛ پست ؛ سست - ( ۷ ) بے لطف ؛ غیر دلچسپ ؛ یک آھنگ - کند ( دھار ) ( ۹ ) ( روشنی ' رنگ ' مزا وغیرہ ) پھیکا ؛ ھلکا ؛ ماند - ( ۱۰ ) ( موسم ) تاریک ؛ ابر آلود - ( ۱۱ ) ماند کرنا ؛ ھلکا کرنا ؛ کند کرنا یا ھونا ؛ بے حس کرنا یا ھونا ؛ پست کرنا یا ھونا -

**dullard**, *n.* : غبی ؛ کند ذھن ؛ ٹھس آدمی -

**dullish**, *a.* : کسی قدر سست ؛ کند ذھن ؛ ھلکا ؛ دھیما وغیرہ -

**dull** ( dul-li ), *adv.* : سستی سے ؛ بے حسی سے وغیرہ -

**dul ( l ) ness**, *n.* : سستی ؛ کند ھونا ؛ بے حسی ؛ ٹھس پن وغیرہ

**Dulse**, *n.* : ایک قسم کی دریائی گھاس جسے پکا کر کھاتے ھیں -

**Duly**, *adv.* : ( ۱ ) ٹھیک طور پر ؛ واجبی طور سے ؛ مناسب طریقے سے ؛ باضابطہ - ( ۲ ) کافی طور پر ؛ کما حقہ - ( ۳ ) پابندی سے ؛ ٹھیک وقت پر -

**Duma** ( doo- ), *n.* : روسی پارلمنٹ جو ۱۹۰۶ ع میں طلب کی گئی تھی -

**Dumb** ( -m ), *a.* : ( ۱ ) گونگا ؛ گنگ - ( ۲ ) بے زبان جو حکومت وغیرہ کے معاملات میں بولنے کا حق نہ رکھتا ھو - ( ۳ ) ( تعجب یا شرم سے ) گم صم ؛ سناٹے میں ؛ سکرت میں - ( ۴ ) چپ ؛ کم سخن ؛ کم گو - ( ۵ ) بے گفتگو ؛ گونگا ( تماشا وغیرہ ) - ( ۶ ) غیر مسموع ؛ بے آواز ؛ ساکت -

*d.-bell* : ڈمبل ' ورزش کے لیے ( لوھے کی چھوٹی مگدر ) -

*d.-craft* : کشتی جو چلتی نہ ھو -

*d.-piano* : ( مشق کرنے کا ) بے آواز پیانو -

*d. show* : معنی خیز اشارے ؛ بے گفتگو تماشا -

*d. -waiter* : گھومنے والی الماری جس میں کھانا رکھا جاتا ھے -

*d. well* : چوھا ( یعنی گڑھا جو اِس لیے کھودا جائے کہ اُس میں پانی بہ کر جائے ) -

**dumbly** ( -mli ), *adv.* : گونگے پن سے ؛ بے زبانی سے ؛ خاموشی سے وغیرہ -

**dumbness**, *n.* : گونگا پن ؛ بے زبانی ؛ سکوت وغیرہ -

**Dumb**, *v. t.* : گونگا کرنا ؛ گنگ کرنا ؛ بے زبان بنا دینا ؛ ساکت کر دینا

**Dumbfound** ( -mf- ), *v. t.* : گونگا کردینا ؛ سٹ پٹا دینا ؛ بد حواس کرنا ؛ ھوش حواس غائب کردینا -

**Dumbledore** *n.*, ( Bumble-bee ) ( مقامی بولی ) ایک قسم کا بھونرا -

**Dumdum** ( bullet), *n.* : دَم دَم گولی ؛ ایک قسم کی گولی جو جسم میں جا کر پھیلتی ھے [ دَم دَم ( من مضافات کلکتہ ) سے منسوب ] -

**Dummy**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) ( تاش ) فرضی کھلاڑی جس کی بازی کھول دی جاتی ھے اور اُس کا ساتھی اُسے کھیلتا ھے - ( ۲ ) وہ شخص جو کسی چیز میں نام کے لیے شریک ھو ؛ شاہ شطرنج ؛ کٹھ پتلی ؛ مٹی کی مورت - ( ۳ ) احمق ؛ کورہ مغز ؛ گاودی ؛ کاٹھ کا اُلو - ( ۴ ) جعلی یا مصنوعی چیز ؛ جھوٹ موٹ کا پلندہ یا پارسل ؛ لکڑی کا انسانی ڈھانچا جسے کپڑے پہنا دیتے ھیں ؛ چاند ماری کے واسطے انسانی شکل - ( ۵ ) جعلی ؛ مصنوعی ؛ نقلی ؛ بناوٹی ؛ فرضی -

**Dump**, *n.* : ( ۱ ) کوئی چھوٹی اور موٹی چیز - ( ۲ ) ( کھیل ) سیسے کی گوٹ جس سے گننے میں مدد لی جائے ؛ آسٹریلیا کا ایک قدیم سکہ ؛ ( عامیانہ ) حقیر سکہ ؛ حبہ - ( ۳ ) جہاز کی تعمیر میں ایک قسم کی چٹخنی - ( ۴ ) جہاز میں کھڑکنے کے لیے رسی کے چکر - ( ۵ ) ایک قسم کا کھیل - ( ۶ ) ایک قسم کی مٹھائی - ( ۷ ) پست قد مضبوط آدمی ؛ چھوٹا اور موٹا آدمی -

**Dump**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : ( ۱ ) پھینکنا ؛ ڈالنا ؛ جمع کرنا ( کوڑے کرکٹ کو ) - ( ۲ ) گدا کھلانا ( گیند وغیرہ کو ) - ( ۳ ) ( تجارت ) کم قیمت پر فروخت کے لیے ممالک غیر کو بھیجنا ( مال ) - ( ۴ ) بھد سے یا گد سے گرنا یا گرانا - ( ۵ ) ( زائد داخلین کو ) ممالک غیر میں اُتار دینا ( جہاز سے ) - ( ۶ ) بھد ( کی آواز ) ؛ گدا - ( ۷ ) ( ممالک متحدہ ) کوڑے کا ڈھیر ؛ کوڑا کرکٹ ؛ گھورا - ( ۸ ) ( فوجی ) میدان جنگ میں سامان حرب کا عارضی گودام -

**dumper**, *n.* : پھینکنے والا ؛ گرنے والا وغیرہ -

**Dumpling**, *n.* : ایک قسم کی پڈنگ -

**Dumps**, *n. pl.* : دلگیری ؛ اُداسی ؛ افسردگی کا دورہ -

**Dumpy**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) چھوٹا اور موٹا - ( ۲ ) ایک چھوٹے پیروں کی مرغی جو اسکاچستان میں پالی جاتی ھے - ( ۳ ) ھسار رسالہ نمبر ۱۸ -

*d. level* : تختۂ مسطح جو پیمائش میں استعمال ھوتا ھے -

**dumpiness**, *n.* : چھوٹا اور مضبوط ھونا

**Dun**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) پھیکے بھورے رنگ کا ؛ پھیکا بھورا رنگ - ( ۲ ) ( شعر ) تاریک ؛ سیاہ ؛ شبرنگ - ( ۳ ) پھیکے بھورے رنگ کا گھوڑا ؛ سمند ؛ اشھب - ( ۴ ) ایک قسم کی مصنوعی مکھی جو مچھلی پکڑنے کے لیے چارے کے کام میں آتی ھے -

*d. -bird* : ایک غوطہ خور پرند -

*d. diver* : ایک قسم کی بطخ -

**Dun**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) بار بار تقاضا کرنے والا قرض خواہ - ( ۲ ) قرض کا روپیہ وصول کرنے والا - ( ۳ ) تقاضا - ( ۴ ) بار بار تقاضا کرنا - ( ۵ ) دق کرنا ؛ پریشان کرنا -

**Dunce**, *n.* : غبی ؛ کند ذھن ؛ کودن -

*d.'s cap* : کاغذ کی لمبی نوکدار ٹوپی جو مدرسے میں کودن لڑکوں کے سر پر رکھی جاتی ھے -

**Dunderhead**, *n.*, **Dunder-headed**, *a.* : کورہ مغز ؛ بے وقوف ؛ احمق ؛ کاٹھ کا اُلو -

**Dundreary**, *n.*, *d. whiskers* . لمبے گل مچھے

**Dune**, *n.* : ساحل پر ریت کے اونچے ڈھیر یا ٹیلے -

**Dung**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) کھاد ؛ پانس - ( ۲ ) گوبر ؛ لید ؛ غلیظ - ( ۳ ) اخلاقی گندگی ؛ روحانی نجاست ؛ ناپاکی - ( ۴ ) ( زمین میں ) کھاد ڈالنا -

*d. -beetle* گبریلا -

*d. -fly* : گوبر مکھی -

*d. -worm* : ایک کیڑا جو مچھلی پکڑنے میں چارے کا کام دیتا ھے -

**Dungaree** ( -ngg- ), *n.* : موٹی چھینٹ جو ھندوستان میں بنتی ھے -

**Dungeon** ( dunjn ), *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) قلعے کا بڑا برج - ( ۲ ) مضبوط زمین دوز محبس ؛ قلعے کا تہہ خانہ - ( ۳ ) زمین دوز محبس میں قید کرنا ؛ قلعے کے تہہ خانے میں قید کرنا -

**Dunghill**, *n.* : ( ۱ ) گھورا ؛ مزبلہ - ( ۲ ) بزدل -

*d. cock* : پلا ھوا مرغا -

*cock on his own d.* گھر کا تیس مار خاں ؛ وہ شخص جو اپنے گھر یا محلے کے لوگوں پر رعب جماتا اور اُنھیں ستاتا ھے -

**Duniwassal** ( doo- ), *n.* : ( اِسکاچستان ) پہاڑی علاقے کا دوسرے درجے کا امیر -

**Dunlin**, *n.* : سرخ پشت کی ریگستانی چڑیا -

**Dunnage**, *n.* : چٹائی وغیرہ جو نمی یا رگڑ سے بچانے کے لیے جہاز کے مال کے نیچے یا بیچ میں رکھ دی جاتی ھے ؛ زیر انداز -

**Dunnock**, *n.* : گوریا یا کنجشک کی ایک قسم -

**Duodecimal**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) بارہ کا ؛ بارھویں حصے کا ؛ اثنا عشری ؛ بارہ کے حساب - ( ۲ ) ( صیغہ جمع ) رقبے کے دریافت کرنے کا ایک قاعدۂ ضربی ( جب کہ طول و عرض فٹ اور انچ میں دیا گیا ھو ) -

**Duodecimo**, *n.* : ( ۱ ) کتاب کی ایک تقطیع ( کاغذ کے پورے تختے کا بارھواں حصہ ) - ( ۲ ) اس تقطیع کی کتاب - ( ۳ ) بہت چھوٹی چیز یا بالشتیا آدمی -

**Duodenary**, *a.* : بارہ بارہ کے حساب سے ؛ بارہ بارہ کے

ست میں -

**Duodenum**, *n.* : ( تشریح ) پیٹ کے بالکل نیچے کی چھوٹی آنت کا اگلا حصہ -

**duodenal**, *a.* : مذکورۂ آنت کے اگلے حصے سے متعلق -

**duodenitis** *n.* : مذکورۂ آنت کے اگلے حصے کی بیماری -

**Duologue** ( -og ), *n.* : دو آدمیوں کا مکالمہ ؛ وہ ناٹک جس میں دوھی ایکٹر ھوں -

*duomo* ( dwo- ), *n.* : ( اِٹالیا ) بڑا گرجا -

**Dupe**, *n.*, & *v. t.* : (۱) وہ شخص جس کو دھوکا دیا جائے ؛ جو بے وقوف بنایا جائے ؛ اُلو - (۲) اُلو بنانا ؛ دھوکا دینا ؛ فریب دینا -

**dupable**, *a.* : دھوکا کھانے والا ؛ سادہ لوح -

**dupability**, *n.* : دھوکا کھانے کی صلاحیت ؛ سادہ لوحی

**duper**, *n.* : دغا باز ؛ دھو کے باز -

**dupery**, *n.* : (۱) فریب دھی ؛ دھوکے بازی ؛ دغا بازی - (۲) دھوکا دینا -

**Duple**, *a.* : دونا ؛ دگنا ؛ دھرا ؛ ( صرف ذیل کے لفظوں میں آتا ھے : ) -

*d. ratio* : دو اور ایک کی نسبت

*d. time, rhythm* : ( موسیقی ) درضربا ) ؛ تال کی ایک قسم -

**Duplex** *a.* : دو عنصروں کا ؛ دھرا -

*d. gas burner* : گیس مشعل جس میں دو نلیاں ھوتی ھیں مگر شعلہ ایک ھی ھوتا ھے -

*d. lamp* : دو بتیوں کا لیمپ -

*d. telegraphy* : دُرخی تار برقی ؛ تار برقی کا وہ نظام جس میں ایک تار سے دونوں طرف خبر جاتی ھے -

**Duplicate** ( -at ), *a.* & *n.* : (۱) دھرا ؛ جس میں ایک طرح کے دو حصے ھوں ؛ وہ نوع جس کے صرف دو فرد ھوں - (۲) دونا ؛ دگنا ؛ دو چند ؛ دو چنداں - (۳) ھو بھو نقل ؛ جواب- (۴) دو یکساں چیزوں میں سے ایک ؛ مُثنی ؛ نقل - (۵) خط یا دستاویز کی نقل مُطابق اصل - (۶) بل یا ھنڈی کا مُثنی - (۷) گروی رکھنے والے کی رسید - (۸) مُترادِف ؛ ھم معنی - (۹) دو چیزوں میں کلی مُشابہت -

*d. proportion* : تناسب مُثنّاۃ ؛ دھرا تناسب -

*d. ratio* : نسبت مُثنّاۃ ؛ دھری نسبت -

**Duplicate**, *v. t.* : (۱) دونا یا دو گنا کرنا ؛ دو چند کرنا ؛ دوسے ضرب دینا - (۲) ایک طرح کی دو چیزیں بنانا ؛ مُثنی بنانا ؛ نقل مُطابق اصل کرنا ؛ نقلیں کرنا -

**duplication**, *n.* : مُثنی بنانا ؛ دونا کرنا یا ھونا ؛ تضعیف -

**duplicator**, *n.* : مُثنی بنانے والی مشین

**Duplicity**, *n.* : (۱) دو رنگی ؛ مُنافقت ؛ دو روئی ؛ دغابازی ؛ فریب ؛ مکر - (۲) دونا ھونا ؛ تضعیف

**Durable**, *a.* : (۱) پائدار ؛ دیرپا - (۲) مضبوط ؛ اُستوار ؛ مُستحکم

**durability, durableness**, *nn.* : پائداری ؛ مضبوطی -

**durably**, *adv.* : پائداری سے ؛ مضبوطی سے -

*dura mater*, *n.* : ( تشریح ) دماغ کی مضبوط بیرونی جھلی -

**Durance**, *n.* : قید ؛ حبس -

**Duration**, *n.* : (۱) امتداد - (۲) دوران ؛ مدت -

**Durbar**, *n.* : دربار -

**Duress** (e) ( *or* dures ), *n.* : (۱) حبس بے جا ؛ قید - (۲) جبر ؛ اِکراہ ( خصوصاً حبس ، تہدید یا تشدد جو نا جائز طور پر کیا جائے ) -

*plea of d.* : جبرو اِکرہ کا عذر -

**During**, *prep.* : درمیان میں ؛ اثنا میں ؛ دوران میں

**Durmast**, *n.* : ایک قسم کا شاہ بلوط -

**Durn** *v. t.* : دیکھو DARN -

**Durra Dh-**, ( doo- ), *n.* : باجرا

**Durst** : دیکھو DARE -

**Dusk** *n.*, *a.*, & *v. i.* & *t.* : (۱) اندھیرا ؛ تاریکی ؛ ظلمت - (۲) جھٹ پٹا ؛ شام ؛ شام کا دھندلکا - (۳) ( شعر ) پرچھائیں سا ؛ دھندلا ؛ تاریک ؛ سیاہ - (۴) دھندلا یا تاریک معلوم ھونا یا ھوجانا یا کردینا -

**duskily**, *adv.* : دھندلا دھندلا وغیرہ -

**duskiness**, *n.* : دھندلا پن ؛ تاریکی ؛ تیرگی -

**duskish, dusky**, *aa.* : (کسی قدر ) دھندلا یا تاریک -

**Dust**, *n.* : (۱) گرد ؛ غبار ؛ دھول - (۲) زر ؛ زرگل - (۳) بگولا - (۴) ( جلے ھوئے مُردے کی ) خاک ، راکھ ، خاکستر (۵) جسم اِنسانی ؛ اِنسان - (۶) تذ لیل ؛ ذلت ؛ تحقیر - (۷) گڑبڑ ؛ ھنگامہ ؛ ھل چل ؛ جنگ و جدال (۸) ( عامیانہ ) روپیہ پیسہ -

*d. & heat* : کشا کش -

*d.-brand* : ناج کی ایک بیماری جس سے بالی سیاہ برادے کی طرح ھوجاتی ھے -

*d.-cloak, -coat, -gown, -wrap, -cloth* : چوغا ، کوٹ ، گون ، چادر یا کپڑا جو غبار سے بچنے کے لیے پہنا جائے یا ڈالا جائے -

*d.-colour* : ھلکا خاکی رنگ -

*d.-guard* : مشین کا یا بائسکل کا وہ حصہ جو لباس کو غبار سے محفوظ رکھے -

*dustman* : دیکھو SANDMAN -

*dustpan* : وہ ظرف جس میں جھاڑو دیتے وقت کوڑا رکھا جاتا ھے -

*d.-shot* : سب سے چھوٹے چھرے -

*bite the d.* : زخمی یا قتل ھو کر گرنا ؛ خاک و خون میں لوٹنا -

*shake off the d. of one's feet* : خفا ھو کر چل دینا -

*throw d. in one's eyes* : دھوکا دینا ؛ ( کسی کی ) آنکھوں میں خاک جھونکنا

**dustless**, *a.* : بے گرد ؛ بے غبار وغیرہ -

**Dust**, *v. t.* & *i.* : (۱) گرد یا سفوف چھڑکنا ( کسی چیز پر ) - (۲) گرد آلود کرنا ؛ گرد میں اٹنا - (۳) کٹنا ؛ بُرکنا - (۵) جھاڑنا ؛ پونچھنا ؛ صاف کرنا - (۵) جھاڑو دینا ؛ ( فرنیچر وغیرہ ) صاف کرنا -

*d. one's jacket* : مارنا ؛ پیٹنا ؛ درست کرنا ؛ گرد جھاڑنا ( کنایتاً ) -

*d. the eyes of* : دھوکا دینا -

**Duster**, *n.* : (۱) جھاڑن ؛ صافی - (۲) جھاڑنے والا ؛ فرنیچر وغیرہ صاف کرنے والا -

**Dusting**, *n.* : (۱) گرد یا سفوف چھڑکنا ؛ جھاڑنا ؛ صفائی - (۲) (عامیانہ) مارپیٹ ؛ مرمت کندی ؛ سمندر کے طوفان میں ہچکولے کھانا -

**Dusty**, *a.* : گرد سے اٹا ہوا ؛ گرد آلود ؛ غبار آلود ؛ (گرد کی طرح) باریک ؛ (مٹی کی طرح) خشک ؛ بے لطف ؛ بے مزہ -

*d. miller* : ایک قسم کا پھول دار پودا ؛ مصنوعی مکھی جو مچھلی پکڑنے کے لیے چارے کے طور پر استعمال ہوتی ھے -

*not so d.* : (عامیانہ) اچھا خاصا ؛ ایسا برا نہیں -

**dustily**, *adv.* : گرد میں اٹا ہوا ؛ بے لطفی سے -

**dustiness**, *n.* : گرد آلود گی ؛ غبار آلود گی ؛ خشکی ؛ بے مزگی -

**Dutch** *a. & n.* : (۱) (تاریخ) جرمانی ؛ جرمانیا سے متعلق (جس میں ولندیز اور بلجیم بھی شامل تھا) - (۲) ولندیز اور نشیبستان (Netherlands) کی زبان یا قوم کا - (۳) نشیبستانی ؛ ولندیزی - (۴) (تاریخ) جرمانی زبان یا اس کی کوئی شکل - (۵) ولندیز اور نشیبستان کی زبان -

*D. wife* : بید کا بنا ہوا آرام تکیہ جو مسہری میں لگا ہوتا ھے -

*double D.* : جناتی زبان (جو سمجھ میں نہ آئے) -

*High D.* : جرمانی زبان -

*Low D.* : جنوبی جرمانی (جس میں ولندیزی اور فلانڈری زبانیں شامل ہیں) -

**Dutch** *n.* : د یکھو DUCHESS -

**Dutchman** *n.* (pl. *-men*, fem. *-woman*) : (۱) ولندیز یا نشیبستان کا باشندہ ؛ ولندیزی -

*flying D.* : جہاز رانوں کے عقیدے میں ایک بھوت ھے جو جہاز کی شکل میں نظر آتا ھے ؛ انگلستان کی بعض تیز ریل گاڑیاں ؛ ولندیزی جہاز -

**Duteous**, *a.* : سعادت مند ؛ فرماں بردار ؛ اطاعت شعار ؛ مطیع -

**duteously**, *adv.* : سعادت مندانہ ؛ فرماں برداری سے ؛ اطاعت شعاری سے -

**duteousness**, *n.* : فرماں برداری ؛ اطاعت شعاری -

**Dutiable**, *a.* : قابل محصول -

**Dutiful**, *a.* : فرماں بردار ؛ اطاعت شعار ؛ فرض شناس -

**dutifully**, *adv.* : فرماں برداری سے ؛ فرض شناسی سے -

**dutifulness**, *n.* : فرمابرداری ؛ فرض شناسی -

**Duty**, *n.* : (۱) ادب ؛ تعظیم ؛ احترام - (۲) محصول ؛ چنگی - (۳) فرض منصبی ؛ اخلاقی یا قانونی فرض ؛ فریضہ - (۴) اخلاقی پابندی - (۵) خدمت ؛ کار منصبی ؛ خدمت کی انجام دہی ؛ عبادت یا اداے فرائض مذہبی - (۶) (مکانک) انجن کی کارکردگی -

*d. call* : وہ ملاقات جو چھدا (یا سرکا بوجھ) اتارنے کے لیے کی جائے -

*d.-paid, -free* : محصول ادا شدہ ؛ بلا محصول ؛ محصول سے بری -

*do d. for* : کسی دوسری جگہ کام دینا ؛ قائم مقام سمجھا جانا -

**Duumvir**, *n.* (pl. -s, -i) : دو برابر کے اختیارات رکھنے والے حکام کی کمیٹی کا ایک رکن ؛ دو رکنی کمیٹی یا بورڈ کا ایک ممبر -

**duumvirate** *n.* : دو رکنی کمیٹی یا بورڈ -

*duvet*, *n.* : بطخ کے پروں سے بھری ہوئی توشک یا گدا -

**Dux**, (no pl.) : (خاص کر اسکاچستان کی بولی) لڑکا جو اپنے درجے میں سب سے آگے ھو -

**Dwale**, *n.* : ایک قسم کا پودا جس کا پھل زھریلا ہوتا ھے -

**Dwarf** (-orf), *n., a., & v. t.* : (۱) بونا ؛ ٹھنگنا ؛ ناٹا ؛ پست قد - (۲) (اسکنڈینیاوی دیو مالا میں) بالشتیا - (۳) بونا (بہ حالت ترکیبی پودوں کے ناموں میں) - (۴) جس کی بازھہ ماری گئی ھو ؛ چھوٹا سا ؛ پدی - (۵) بازھہ مارنا ؛ اٹھان روک دینا ؛ جسمانی یا دماغی بالیدگی میں مخل ہونا - (۶) (فاصلے کی وجہ سے یا بڑی چیز کے مقابلے میں) بونا یا پست قد نظر آنا -

**dwarfish**, *a.* : (کسی قدر) ٹھنگنا ؛ پست قد -

**dwarfishly**, *adv.* : ٹھنگنے پن یا بونے پن سے -

**dwarfishness**, *n.* : بونا پن ؛ ٹھگنا پن ؛ بالشتیا پن ؛ کوتاہ قامتی -

**Dwell**, *v. i.* (dwelt), & *n.* : (۱) (کسی مسئلے یا مضمون پر) مفصل بحث کرنا ؛ دیر تک گفتگو یا فکر کرتے رہنا - (۲) بسنا ؛ رہنا ؛ سکونت ہونا - (۳) (گھوڑے کا) آہستہ قدم اٹھانا ؛ ٹٹی پھاندتے ہوئے ٹھٹک جانا - (۴) مشین کی حرکت میں خفیف سا وقفہ -

**Dweller**, *n.* : (۱) ساکن ؛ باشندہ ؛ رہنے والا - (۲) گھوڑا جو ٹٹی پھاندتے ٹھٹکے -

**Dwelling**, *n.* : (۱) بحث یا غور کرنا ؛ رہنا ؛ سکونت ؛ بود و باش وغیرہ - (۲) مسکن ؛ مکان ؛ گھر -

**Dwindle**, *v. i.* : (۱) گھٹنا ؛ کم ہونا ؛ سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ گھلنا - (۲) روبہ تنزل ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ قدر گھٹنا ؛ (اخلاقی حالت) بگڑنا ؛ گرنا -

**Dyad** (-ad), *n.* : (۱) دو ؛ دو کا عدد - (۲) جوڑا - (۳) (کیمیا) وہ ذرہ یا جز جس میں ہائیڈروجن کے دو ذروں کے شامل کرنے کی صلاحیت ھو -

**dyadic**, *a.* : ذرہ مذکور سے متعلق -

**Dye** (di), *n.* : (۱) رنگ - (۲) رنگ ؛ رنگنے کا مسالا -

*d.-house, -works* : رنگریزی کا کارخانہ -

*d.-stuff, -ware, -wood* : مسالا ؛ سامان یا لکڑی جس سے رنگ بنتا ھے -

**Dye**, *v. t. & i.* (*dyed* ; part. *dyeing*) : (۱) رنگنا ؛ رنگ چڑھانا ؛ رنگ دینا یا کرنا - (۲) رنگنا ؛ رنگا جانا ؛ (کسی چیز پر) رنگ چڑھانا یا کھلنا

**Dyer**, *n.* : رنگریز ؛ رنگنے والا ؛ رنگ ساز ؛ رنگ آمیز -

*dyer's* : (بہ حالت ترکیبی پودوں کے نام کے ساتھ) جس سے

رنگ بنتا ھے

**Dying**, *n.*: (۱) مرنا - (۲) (اِسم ھے مکرر ترکیب میں صفت کے معنی دیتا ھے) موت سے متعلق ؛ موت کے وقت کا ؛ آخری وقت کا -

**Dyke**: دیکھو DIKE -

**Dynamic**, *a.* & *n.*: (۱) قوت مُضمر کا رکھنے والا ؛ مُتحرک ؛ مُحرک ؛ قوت مُضمر کا کا - (۲) بالفعل (بالقوۃ کے مُقابلے میں) - (۳) قوت عمل رکھنے والا ؛ موثر ؛ قوی ؛ اثر آفرین ؛ قوت آفرین - (۴) حرکیات (علم حرکت اجسام) سے مُتعلق - (۵) (طب) وظائف اعضا سے مُتعلق - (۶) (فلسفہ) نظریۂ قوت سے مُتعلق ؛ قوتیت کا قائل - (۷) قوت مُضمر کا -

**dynamism**, *n.*: قوتیت (فلسفہ کا ایک نظریہ کہ مادہ اور روح دونوں فطری قوتوں کی حرکت سے پیدا ہوتے ھیں ' اصل جو ہر قوت ھے) -

**dynamist**, *n.*: نظریۂ قوت کا قائل ؛ قوتی -

**Dynamical**, *a.*: (۱) حرکیات سے مُتعلق - (۲) قوت مُضمر کا سے مُتعلق - (۳) (دینیات) (اِلہام کی صفت میں) روحانی (مادی یا مکانکی کے مُقابلے میں) - (۳) نظریۂ قوت کا ؛ قوتیت کا -

**dynamically**, *adv.*: حرکیات کی روسے ؛ قوت مضمرہ کے اعتبار سے ؛ نظریۂ قوت کی روسے ؛ روحانی اِلہام سے -

**Dynamics**, *n. pl.*(used. as sing.): (۱) حرکیات (علم حرکت اجسام) - (۲) کسی علم کا وہ حصہ جس میں فطری قوتوں کی بحث ہو - (۳) مادی یا اخلاقی قوت مُضمر کا -

**dynamist**, *n.*: حرکیات داں (عالم حرکت اجسام ؛ علم حرکت اجسام کا ماھر -

**Dynamite**, *n.* & *v. t.*: (۱) ڈائنا میٹ ؛ ایک پھٹنے والا مادہ - (۲) ڈائنا میٹ سے اُڑا دینا -

**Dynamiter, -ard**, *nn.*: ڈائنا میٹ اِستعمال کرنے والا (اِنقلاب پسند) ؛ بم باز -

**dynamitic**, *a.*: ڈائنا میٹ کے اِستعمال سے مُتعلق ؛ بم بازی کا -

**dynamitism**, *n.*: ڈائنامیٹ کا اِستعمال یا اِس کا قائل ہونا ؛ بم بازی کا اصول -

**dynamitist**, *n.*: ڈائنامیٹ اِستعمال کرنے والا یا اِس کا قائل ؛ بم بازی کا قائل -

**Dynamo-**: (ترکیبی جز) برقی رو کا -

**Dynamo**, *n.* (PL. -os): ڈائنمو ؛ برقی رو پیدا کرنے والی مشین -

**Dynamometer**, *n.*: (۱) آلۂ قوت پیما - (۲) دوربین کی قوت مکبرہ ناپنے کا آلہ ؛ تکبیر پیما -

**Dynast**, *n.*: فرماں روا سلاطین کے کسی سلسلے کا رکن -

**Dynasty**, *n.*: شاھی سلسلہ ؛ (موروثی) سلاطین کا سلسلہ -

**dynastic**, *a.*: سلسلۂ سلاطین کا -

**dynastically**, *adv.*: سلسلۂ سلاطین کے لحاظ سے -

**Dyne**, *n.*: (طبیعیات) قوت کی اِکائی -

**Dys-**, *pref.*: (سابقہ جو یونانی لفظ *dus-* "بد ' برا" سے ماخوذ ھے ؛ اور زیادہ تر طب وغیرہ کی اِصطلاحات میں آتا ھے) -

**Dysentery**, *n.*: شدید پیچش -

**dysenteric**, *a.*: پیچش سے متعلق -

**Dyslogistic** (-j-), *a.*: (لفظ کا) برے معنوں والا (اِستعمال) -

**dyslogistically**, *adv.*: برے معنوں میں (لفظ کا اِستعمال) -

**Dyspepsia, -sy**, *n.*: ضعف معدہ -

**dyspeptic**, *a.* & *n.*: جسے ضعف معدہ یا گرانی کی شکایت ہو ؛ ضعف معدہ کا مریض -

**Dyspnoea** (-*nea*), *n.*: (طب) ضیق النفس ؛ سانس کا بھاری چلنا -

**dyspnoeic**, *a.*: ضیق النفس کا مریض -

## E

**E, e**, (e.), letter (pl. Es, E's): حروف تہجی کا پانچواں حرف -

**E-**, *pref.*: (سابقہ) جو ایک دوسرے سابقے - EX کا مخفف ھے -

**Each**, *a* & *pron.*: ہر ؛ ہر ایک ؛ فی ؛ دو میں سے ایک -

**Eager**, *a.*: شائق ؛ شوقین ؛ شوقیلا ؛ اِشتیاق رکھنے والا ؛ متمنی ؛ سرگرم ؛ بے قرار -

*e. air*: ٹھنڈی ھوا -

**eagerly**, *adv.*: شائقانہ ؛ مشتاقانہ ؛ شوق یا سرگرمی سے -

**eagerness**, *n.*: اِشتیاق ؛ شوق ؛ تمنا ؛ آرزو مندی -

**Eagle**, *n.*: (۱) عقاب ' ایک بڑا شکاری پرند جو اپنی قوت پرواز اور تیز نظری کے لئے مشہور ھے ' اور جس کی تصویر روما اور فرانس وغیرہ کے جنگی علم پربنی ہوتی ھے - (۲) گرجا کی پڑھنے اور گانے کی میز جو عقاب کی شکل کی ہوتی ھے -

*e.-eyed*: تیز نظر ؛ دوربین -

*e.-owl*: یورپ کا بڑی قسم کا اُلو -

*double e.*: ایک امریکی سکہ جو بیس ڈالر کا ہوتا ھے -

**Eaglet**, *n.*: بچۂ عقاب ؛ عقاب بچہ -

**Eagre** (ager, e-), *n.*: مدوجزر کی ایک بڑی موج خصوصاً دریاے ھمبر ' ٹرنٹ اور سیورن میں -

**-ean**, *suf.*: (لاحقہ = AN-) جو صفت کا فائدہ دیتا ھے جیسے اُردو میں یاے نسبتی اِس کی اور صورتیں *-eian*, *-aean* *-ian* ھیں -

**Ear**, *n.*: (۱) کان ؛ گوش - (۲) نغمہ شناسی ؛ اچھے برے راگ کی تمیز - (۳) کوئی چیز جو کان کی شکل کی ہو ' خاص کر گھڑے کا کنڈھا -

*e.-ache*: کان کا درد -

*e.-mark*: (۱) جانور (بھیڑ وغیرہ) کے کان پر نشان جو مالک کا پتا دے ؛ (مجازاً) نشان ملک - (۲) (*v. t.*) جانور کے کان پر ملکیت کا نشان ڈالنا ؛ (مجازاً) سرمائے وغیرہ کو کسی خاص مقصد کے لیے متعین کر دینا -

*e.-phone*: ٹیلیفون یا وائرلیس کا آلہ جسے کان میں لگا کر سنتے ھیں -

*e. -ring* : کان کا بالا ' بالی یا بجلی -

*e. -shot* : حد سماعت ؛ آواز کا ٹپا ؛ وہ فاصلہ جس تک آواز سنائی دے -

*e. -trumpet* : کان کا آلہ ؛ اُذنک ( وہ آلہ جس کی مدد سے بہرے سن سکتے ہیں ) -

*e. -wax* : کان کا میل -

*a word in your e* : چپکے سے ( بطور راز کے ) ؛ کان میں ( بات کہہ دینا ) -

*be all ee.* : ہمہ تن گوش ہونا -

*bring* (storm, hornet's nest, &c.) *about* one's *ee.*: طوفان برپا یا بپا کرنا ؛ بہت سے دشمن بنا لینا ( وغیرہ ) -

*give e. (to)* : متوجہ ہونا ؛ اِلتفات کرنا -

*have a person's e.* : مقبول ہونا ؛ کسی کا اعتماد حاصل کرنا -

*it goes in at one e. & out at the other* : ایک کان سے سننا دوسرے سے اُڑا دینا -

*I would give my ee.* : میں ہر طرح ایثار کرنے پر آمادہ ہوں -

*over head & ee. (in)* : ( کسی چیز میں ) غرق یا ڈوبا ہوا ہونا ( نیز مجازاً ) -

*pick up* one's *ee.* : کان کھڑے کرنا؛ چوکنّا ہونا -

*sent him away with a flea in his e.*: اُس کے کان کھول دیے ؛ اُس سے صاف صاف کہہ دیا -

*set* ( persons ), *be, by the ee.* : اُکسانا ؛ اُبھارنا ؛ شوشہ دینا (کسی کے خلاف ) -

*were your ee. burning last night* ? : " آپ کا ذکر خیر تھا " -

**eared**, **-eared**, *a.* : کان والا -

**earless**, *a.* : بُوچا ؛ کن کٹا -

**Ear**, *n.* : اناج کی بالی ؛ بھُٹا -

**eared**, *a.* : بالی والا ( پودا ) -

**Earing**, *n.* : چھوٹی رسی جو باد بان کو مستولوں سے باندھتی ہے -

**Earl** ( erl ), *n.* ( fem. countess ) : انگلستان کے اُمرا کا ایک خطاب ؛ مارکوئیس ( marquis ) اور وائکونٹ ( viscount ) کے بیچ کا خطاب -

**earldom**, *n.* : ارل کا رتبہ -

**Earlswood** ( erlz- ), *n.* : ریڈ ھل ' سرے ( واقع انگلستان ) میں کم زور دماغ والوں کے لیے دارالشفا -

**Early** ( er- ), *a.* & *adv.* : سویرے ؛ تڑکے ؛ پہلے ؛ جلد ؛ قبل اِبتدائی ؛ قدیم -

*e. bird* : سحر خیز -

*e. victorian* : (۱) وکٹوریا کے اِبتدائی عہد کے (مُصنّفین وغیرہ) - (۲) جن کا طرز پرانا ہو گیا ہے -

*at your earliest convenience*: جہاں تک جلد ممکن ہو ؛ جلد سے جلد -

**earliness**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Earn** ( ern ), *v. t.* : کمانا ؛ حاصل کرنا؛ اجر پانا -

**Earnest** ( ern- ), *a.* & *n.* : سنجیدہ ؛ متیں ؛ مُستعد ؛ درپے ؛ شوق بھری ( خواہش وغیرہ ) -

*in e.* : مستعدی سے ؛ دل لگی سے نہیں -

**earnestly**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**earnestness**, *n.* : سنجیدہ پن ؛ مستعدی -

**Earnest** ( ern- ), *n.* : (۱) دھرو ھر ؛ دھروڑ ؛ دھروت ؛ سائی ؛ بیعانہ ؛ زر پیشگی - (۲) فال نیک یا بد -

**Earning**, *n.* : کمائی ؛ آمدنی -

**Earth** ( er- ), *n.*: زمین ؛ دھرتی ؛ (صیغۂ جمع ) بِجّو یا لومڑی کا بھٹ ؛ مٹی ؛ دنیا ؛ کُرۂ ارض ؛ بر ( خشکی ) ؛ ربع مسکون ؛ ( کیمیا صیغۂ جمع ) میگنیشیا ؛ الومنا ؛ چونا وغیرہ وغیرہ -

*e. -born* : خاکی؛ آدم زاد -

*e. -closet* : پاخانے کا قدمچہ جس میں مٹی ڈال دی جاتی ہے -

*e. -light*, *-shine* : چاند کے تاریک حصے کا زمین کی روشنی سے مُنور ہونا -

*earthwork* : مٹی کا دھس -

*earthworm* : کیچوا ؛ زمینی کیڑا ؛ حشرات الارض ( جمع ) ؛ ( مجازاً ) ذلیل آدمی -

*why &c. on e.?* : آخر کیوں ؛ نہ معلوم کیوں ؟

**earthward** ( s ), *adv.* : زمین کی طرف ؛ زمین کے رخ -

**Earth**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( درختوں کی جڑوں کر ) مٹی کے ڈھیر سے ڈھکنا - (۲) ( لومڑی کا تعاقب کر کے اُسے ) بھٹ میں بھگا دینا -

**Earthen**, *a.* : مٹی کا ؛ گلی ؛ سفالی -

**Earthenware**, *n.* : مٹی کے برتن ؛ ظروفِ گلی ؛ سفالی برتن -

**Earthly**, *a.* : ارضی ؛ دنیاوی -

*no e. use*, (*reason, chance*) : قطعاً کسی مصرف کا نہ ہونا -

*not an e.* : ( عامیانہ ) کوئی توقع نہیں -

**earthliness**, *n.* : دنیاوی ہونا ؛ ارضی ہونا -

**Earthquake**, *n.* : زلزلہ ؛ بھونچال ؛ ( مجازاً ) اِنقلاب -

**Earthy**, *a.* : مٹی کا ؛ زمین کا ؛ مٹیالا ؛ ( مجازاً ) سرا سر مادی -

**earthiness**, *n.* : مٹیالا پن ؛ مٹی کا ہونا -

**Earwig**, *n.*, & *v. t.* ( -gg- ) : (۱) کن کھجیا ؛ ایک کیڑا جس کی نسبت خیال ہے کہ کان میں گھس کر سر میں جا پہنچتا ہے - (۲) ( کسی کے ) کان بھرنا -

**Ease** (ēz), *n.* : سہولت ؛ آرام ؛ چین ؛ سکھ ؛ عافیت ؛ درد سے نجات -

*chapel of e.* : سہولت -

*stand at e.* : ( فوجی ) داہنے پیر کو ذرا پیچھے ہٹا کر اور اُس پر جسم کا زور دے کر کھڑا ہونا -

**easeless**, *a.* : بے آرام ؛ بے چین -

**Ease**, *v. t.* & *i.* : درد مٹانا ؛ دکھ دور کرنا ؛ آرام دینا ؛ سکھ پہنچانا ؛ تسکین دینا ؛ ( مزاحاً ) لوٹ لینا ؛ ڈھیلا کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ ( بحر ) رسی یا باد بان کا ڈھیلا کرنا ؛ انجن کی رفتار دھیمی کرنا -

*e. off* : ہلکا ہو جانا -

**Easeful**, *a.* : آرام دہ ؛ مسکّن ؛ ساکن ؛ کاہل ؛ آرام طلب -

**empirical**, *a.* : تجربی -

**empirically**, *adv.* : تجربی طور پر -

**empiricism**, *n.* : تجربیت -

**empiricist**, *n.* : اصول تجربی کا حامی یا قائل -

**Emplacement**, *n.* : موقع ؛ رکھاو ؛ توپوں کے رکھنے کا چبوترا

**Emplane**, *v. i.* & *t.* : ہوائی جہاز میں سوار ہونا یا لادنا -

**Employ**, *v. t.*, & *n* (*about*, *for*, *in*, *on*) : ( کسی شے یا اپنی قوت کو ) استعمال کرنا ( کسی شے میں یا اُس پر یا اُس کے لیے یا اُس کی بابت ) ؛ ( کسی کی ) خدمات سے کام لینا ؛ ( کسی کو ) اپنی خدمت میں رکھنا ؛ کام میں لگانا ؛ دھندے میں لگانا ؛ روزگار سے لگانا -

*in the e. of* : کسی کی خدمت یا ملازمت میں -

**employable**, *a.* : قابل خدمت ؛ ملازمت کے قابل -

**employer**, *n.* : آجر -

*employe* ( omploia ), *n.* (fem. -*ee*) : ملازم ؛ تنخواہ‌دار؛ نوکر ؛ ماجور -

**Employee**, *n.* : مونث ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Employment**, *n.* : نوکری چاکری ؛ مستقل روز گار یا خدمت ؛ پیشہ ؛ دھندا -

**Empoison**, *v. t.* : زہر آلود کر دینا ؛ مسموم کردینا ؛ زہر ملا دینا ؛ ( مجازاً ) خراب کردینا ؛ کسی کو کسی کا مخالف کردینا ؛ کان بھرنا ؛ بدگمان کرنا -

**Emporium**, *n.* : دساور ؛ منڈی ؛ ( عامیانہ ) دکان -

**Empower**, *v. t.* : مجاز کرنا ؛ اختیار دینا ؛ مختار کرنا -

**Empress**, *n.* : شہنشاہ بیگم؛ ملکہ ؛ فرماں روا کی بیوی -

*emprssement*, *n.* : اظہار خلوص ؛ تپاک -

**Emprise** ( -z ), *n.* : ( قدیم ) بہادرانہ مہم ؛ کریمانہ ہمت کا کام -

**Empty**, *a.* & *n.* : (۱) خالی ؛ خالی خولی - (۲) ( روز مرہ ) بھوکا - (۳) ( سامان یا مکین سے ) خالی ( مکان وغیرہ ) ؛ سُونا ؛ سنسان ؛ ( اسباب سے ) خالی ( جہاز یا گاڑی ) - (۴) بے مغز ' تہی مغز ( انسان ) ؛ بے معنی ( تجویز ) - ( اسم ) خالی صندوق یا گاڑی -

*e.-handed* : خالی ہاتھ ؛ تہی دست -

*e.-headed*, *-pated* : تہی مغز ؛ کوڑ مغز -

**emptiness**, *n.* : خالی پن -

**Empty**, *v. t.* & *i.* : خالی کرنا ؛ خالی ہونا ؛ انڈیلنا ؛ منتقل کرنا ؛ گرنا ( دریا کا ) -

**Empurple**, *v. t.* : سرخ کرنا ؛ ارغوانی کرنا -

**Empyrean**, *a.* & *n.* : عرش ؛ فلک الافلاک -

**empyreal**, *a.* : عرشی ؛ عرش سے متعلق -

**Emu, Emeu** ( -u ), *n.* : آسٹریلیا کا ایک بڑا پرند -

**Emulate**, *v. t.* : رشک کرنا ؛ ہمسری کی کوشش کرنا ؛ رقابت کرنا ؛ ریس کرنا -

**emulation**, *n.* : ریس -

**emulative**, *a.* : رقابت کا مشتاق کرنے والا -

**emulator**, *n.* : ریس کرنے والا -

**Emulous**, *a.* : رشک مند ؛ رقیب ؛ سبقت خواہ ؛ نقل کرنے والا -

**emulously**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Emulsify**, *v. t.* : شیرہ بنانا ؛ ( کسی چیز کو ) شیرہ سا کردینا -

**Emulsion**, *n.* : شیرہ جو روغنی اشیا کو پانی میں گھول کر بنایا گیا ہو -

**emulsionize**, *v. t.* : شیرہ یا دردھیا عرق بنانا -

**emulsive**, *a.* : دردھیا سا ؛ شیرے کا سا -

**Emunctory**, *a.* & *n.* : (۱) جسم کے فضلات کو دور کرنے والا عضو - (۲) ناک صاف کرنے کے متعلق -

**En**, *n.* : EM سے چھوٹا پیمانہ جس سے سطر کی مقدار مطبوعہ کا حساب کرتے ہیں -

**En-**, *pref.* : (۱) سابقہ ( لاتینی *in' im* سے ماخوذ ) جو (۱) اسم وغیرہ پر داخل ہوکر اُسے فعل بنا دیتا ہے ؛ جیسے *enamour*, *engage*, *embed*, *engulf*, *entrust*, *englad*, *enslave* یا ( ب ) ایسے افعال پر داخل ہوتا ہے جن کے آخر میں لاحقہ EN - لگا ہوتا ہے ؛ جیسے : *enlighten* یا ( ج ) کسی فعل پر داخل ہوکر اُس کی قوت کو بڑھا دیتا ہے ؛ جیسے: *-encarnalize* (۲) سابقہ ( یونانی *en' em* سے ماخوذ ) جو اسم پر داخل ہوتا ہے ؛ جیسے: *energy*, *enthusiasm* -

**-en, -n**, *suf.* : لاحقہ جو فعل پر داخل ہوکر اُسے صفت بنا دیتا ہے ؛ جیسے : *graven*, *spoken* یا خود صفت ہی پر اضافہ کیا جاتا ہے ؛ جیسے : *drunken*, *lorn* -

**-en**, *suf.* : لاحقہ جو تصغیر کا فائدہ دیتا ہے جیسے *chicken*, *maiden* -

**-en**, *suf.* : لاحقہ جو اسما میں پایا جاتا ہے ؛ جیسے : ' *burden* اور صرف *vixen* میں تانیث کو ظاہر کرتا ہے -

**-en**, *suf.* : لاحقہ جو بعض اسموں میں جمع کی علامت ہے ؛ جیسے : *brethren*, *children*, *oxen* -

**-en, -n**, *suf.* : لاحقہ جو صفت کا فائدہ دیتا ہے ؛ جیسے *golden*, *silvern*, *wooden* -

**-en**, *suf.* : لاحقہ جو فعلیت کا فائدہ دیتا ہے ؛ کبھی صفت پر داخل ہوکر ؛ جیسے : *deepen*, *moisten* اور کبھی اسم پر ؛ جیسے : *hearten*, *heighten* -

**Enable**, *v. t.* : مجاز کرنا ؛ مختار کرنا ؛ قابل کرنا ؛ ( کسی شخص کو کسی کام کے ) ذرائع مہیا کردینا -

*Enabling Act* : ایکٹ ( خاص کر سنہ ۱۹۲۰ م کا ) جس کی رو سے تسلیم شدہ کلیسا کو ایک حد تک خود مختاری عطا کی گئی ' اِس شرط پر کہ رد فیصلہ کا حق پارلمنٹ کو رہے -

**Enact**, *v. t.* : (۱) حکم اجرا کرنا ؛ قانون وضع کرنا - (۲) ایکٹ کرنا ؛ کھیل دکھانا -

*enacting clauses* : جدید دفعات -

**enaction**, *n.* : اجرائے حکم ؛ حکم جاری ہونا -

**enactive, enactory**, *aa.* : وضع قانون سے متعلق

**enactment**, *n.* : وضع قانون

**Enamel**, *n.* : (۱) مینا کاری ؛ مینا ؛ کوفت کاری - (۲) دانتوں کے اوپر کی چینی کی سی جلا دار تہ -

**Enamel**, *v. t.* (-ll-) : چینی کاری یا مینا کاری کرنا ؛ رنگ برنگ چیزوں سے آراستہ کرنا ؛ مینا سے تصویریں بنانا -

**Enamour**, *v. t.* : لبھانا ؛ فریفتہ کرنا ؛ گرویدہ کرنا ؛ مسحور کرنا ؛ محظوظ کرنا -

**Enarthrosis**, *n.* : ( تشریح ) دوھڈیوں کا قفلی نما جوڑ

*enbloc, adv.* : یکمشت ؛ اکٹھا -

**Encaenia** (-se-), *n.* : (۱) عیسائی یا یہودی معبدوں کے افتتاح کا جشن - (۲) ( آکسفورڈ ) - COMMEMORATION

**Encage**, In-, *v. t.* : پنجرے میں بند کرنا ؛ قید کرنا

**Encamp**, *v. t.* & *i.* : ( فوج کا ) پڑاؤ کرنا ؛ ڈیرا ڈالنا ؛ خیمہ نصب کرنا ؛ خیمے میں ٹھہرنا -

**Encampment**, *n.* : پڑاؤ ؛ لشکر گاہ -

**Encase**, In-, *v. t.* : غلاف میں کرنا ؛ غلاف چڑھانا ؛ ( کسی چیز کو اُس کے ) خانے میں رکھنا -

**encasement**, *n.* : خانے میں رکھنا ؛ لپیٹنا -

**Encash**, *v. t.* : بھنانا ؛ سکے یا نوٹ کو زر گاری میں تبدیل کرانا -

**encashment**, *n* : اِسم ' مذکورہ بالا معنوں میں -

**Encaustic**, *a.* & *n.* : کاشی کاری ؛ ( مٹی کی چیزوں پر ) موسی رنگ آنچ سے چڑھانا ؛ مت چنبا کا کام -

*e. brick* : کاشی کار اینٹ ؛ مت چنیا کی اینٹ -

*e. tile* : کاشی کا کھپریل ؛ مت چنیا کی کھپریل

**-ence**, *suf.* : لاحقہ جو اسمیت کا فائدہ دیتا ہے - دیکھو ANCE, -ENCY -

*enceinte, a.* & *n.* : (۱) حاملہ (عورت) - (۲) احاطہ ( قلعے کے اندر کا ) -

**Encephalic**, *a.* : دماغی ؛ دماغ سے متعلق -

**Enchain**, *v. t.* : زنجیر میں باندھنا ؛ پابند زنجیر کرنا ' پابجولاں کرنا ؛ ( جذبات یا توجہ کو ) قابو میں رکھنا

**enchainment**, *n.* : جکڑ بندی -

**Enchant** ( -tsh- ), *v. t.* : جادو کرنا ؛ سحر کرنا ( نیز مجازاً ) ؛ رجھانا ؛ لبھانا -

**enchanter**, *n.* : ساحر ؛ جادوگر -

**enchantingly**, *adv.* : ساحرانہ طور پر -

**enchantment**, *n.* : سحر ؛ جادو -

**enchantress**, *n.* : ساحرہ ؛ جادو گرنی

**Enchiridion** ( -kir- ), *n.* : ہینڈبک -

**Encircle**, *v. t.* : ( *with* ) گھیر لینا ؛ حلقے میں لے لینا ؛ ( کسی چیز کے گرد ) احاطہ کرلینا -

**Enclasp**, *v. t.* : لپٹالینا ؛ زور سے گلے لگالینا ؛ گرفت کرنا ؛ کولھی میں لے لینا -

**Enclave**, *n.* : مملکت غیر سے گھرا ہوا علاقہ -

**Enclitic**, *a.* & *n.* : ( نحو ) وہ لفظ یا حرف جس پر بولنے میں بالکل زور نہ دیا جاتا ہو بلکہ جو اپنے ماقبل لفظ کا جز ہوجائے ' جیسے ضمیر متصل وغیرہ -

**enclitically**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورہ بالا معنوں میں -

**Enclose**, In-, *v. t.* : گھیرنا ؛ احاطہ کرلینا ؛ ملفوف کرنا -

**Enclosure** ( -zher ), *n.* : احاطہ ؛ احاطہ بندی ؛ کاغذ ملفوف ( لفافے کے اندر علاوہ خط کے ) ؛ قطعۂ اراضی کی احاطہ بندی ( جو قانوناً قبضے کا ثبوت سمجھی جائے ) -

**Enclothe**, *v. t.* : کپڑے پہنانا -

**Encloud**, *v. t.* : بادل میں چھپا لینا -

**Encomiast**, *n.* : مدح گو ؛ قصیدہ خواں ؛ خوشامدی -

**encomiastic**, *a.* : خوشا مدانہ -

**Encomium**, *n.* : رسمی تعریف ؛ پر شوکت مدح سرائی -

**Encompass** (-um-), *v. t.* : گھیر لینا ؛ احاطہ کر لینا ؛ شامل کرنا -

**encompassment**, *n.* : اِسم ' مذکورہ بالا معنوں میں -

**Encore** (ongkor), **int.**, *n.*, & *v. t.* : (۱) ( تماشائیوں کی صدا ) مکرر ؛ پھر سے - (۲) ( تماشائیوں کی ) فرمائش کہ وھی چیز پھر گائی جائے یا وھی حرکات دھرائی جائیں -

**Encounter** (-ow-), *v. t.*, & *n.* : (۱) مٹ بھیڑ ( مڈبھیڑ ) ہونا ؛ مقابلے پر آنا ؛ حریفانہ آمنے سامنے آنا ؛ مقابلہ کرنا - (۲) مقابلہ وغیرہ -

**Encourage** ( -ku- ), *v. t.* : حوصلہ افزائی کرنا ؛ ہمت بڑھانا ؛ دل بڑھانا ؛ جرأت دلانا ؛ (کسی کام کے کرنے کی ) صلاح دینا ؛ آمادہ کرنا ؛ سہارا دینا ؛ ترقی دینا ؛ تائید کرنا ؛ حمایت کرنا -

**encouragement**, *n.* : حوصلہ افزائی ؛ تائید ؛ حمایت -

**encouragingly**, *adv.* : حوصلہ افزائی سے وغیرہ -

**Encratite**, *n.* : قدیم عیسائیوں کا ایک بدعتی فرقہ جو شراب گوشت اور نکاح سے محترز تھا -

**Encrimson**, *v. t.* : قرمزی بنانا -

**Encroach**, *v. i.* : مداخلت کرنا ؛ ( دوسرے کے حقوق ' جائداد وغیرہ پر ) غاصبانہ قابض ہوجانا ؛ تجاوز کرنا ؛ مخل ہونا

**encroachment**, *n.* : مداخلت ؛ غصب وغیرہ -

**Encrust**, In-, *v. t.* & *i.* : پپڑی جمانا یا جمنا ' قیمتی مسالا یا دھات وغیرہ بغرض آرائش جمانا یا چڑھانا

**encrustment**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Encumber**, *v. t.* : حائل ہونا ؛ مزاحمت کرنا ؛ روڑے اٹکانا ' ( قرضے کا ) بارڈالنا ؛ سدراہ ہونا -

**encumberment**, *n.* : مزاحمت وغیرہ -

**Encumbrance**, *n.* : بار ؛ مزاحمت ؛ سدراہ ؛ رکاوٹ ؛ روک ؛ زیربار رھن ' جائداد دعوی وغیرہ ؛ جائداد مستغرق

*without e.* : لا ولد -

**Encumberancer**, *n.* : جو شخص کسی کی جائداد پر استحقاق رکھتا ہے -

**-ency**, *suf.* : لاحقہ جو صرف صفت یا حالت ظاہر کرتا ہے -

**Encyclic** ( al ), *aa.* & *nn.* : پاپائے روما کا گشتی فرمان یا فتویٰ

**Encyclop** ( a ) **edia**, *n.* : قاموس ؛ قاموس العلوم ؛ دائرۃ المعارف ؛ وہ کتاب جس میں کسی ایک فن یا جملہ فنون کی کل معلومات مندرج ہوں -

**encyclopaedic** ( al ), *aa.* : قاموسی -

**encyclopaedism**, *n.* : قاموسیت -

**encyclopaedist**, *n.* : قاموسی ؛ قاموس نگار -

**Encyst**, *v. t.* : تھیلی میں بند کرنا - ( دیکھو CYST ) -

**encystation, encystment**, *nn.* : اسم ' مذکورہ بالا معنوں میں -

**End**, *n.* : (۱) سرا ؛ کنارہ ؛ کھونٹ ؛ اِنتہا ؛ حد - (۲) ( کسی کتاب ' زمانے ' حالت یا عمل کا ) خاتمہ ؛ اِختتام - (۳) آخری حصہ - (۴) ھلاکت ؛ موت - (۵) نتیجہ - (۶) غرض ؛ اصلی مقصد ؛ علت غائی -

*e.-iron* : انگریزی چولھے میں آگے پیچھے سرکنے کی لوھے کی چادر جس سے چولھا چھوٹا بڑا ھوسکتا ھے -

*e. on* : کسی شے کا سرا سامنے ھونا ( خاص کر جہاز کا ) -

*at a loose e.* : خالی -

*at one's wits' e.* : حیران ؛ ششدر -

*be at, come to, an e.* : ختم ھو جانا ؛ چُک جانا

*candle ee.* : موم بتی کے جلے ھوئے سرے یا ٹکڑے -

*East, west, E.* : لندن کے دو مشہور حصوں کے نام -

*go (in) off the deep e.* : ( تیرا کی ) جو کھم میں پڑنا -

*in the e.* : بالآخر ؛ آخر کار -

*is at the e. of his tether* : اِس سے زیادہ نہ اُس کے علم میں ھے نہ اِختیار میں ؛ تاحد مقدور کرنا -

*keep one's e. up* : گفتگو ' میں چمکنا یا اچھا سودا کرنا -

*make an e. of* : خاتمہ کر دینا -

*make both ee. meet* : اپنی آمدنی کے اندر گزر بسر کرنا -

*no e.* : بکثرت ؛ بافراط -

*odds & ee.* : بچے کھچے ٹکڑے پارچے -

*on e.* : مسلسل -

*placed e. to e.* : لمبان میں یا سرے سے سرا ملا کر رکھنا -

*place on e.* : سیدھا کھڑا کر دینا -

*put an e. to* : ختم کر دینا ؛ روک دینا -

*rope's e.* : رسی جس کے سرے پر گرہ ھو ( تازیانہ زنی کے لیے ) -

*shoemaker's e.* : موچی کا تاگا جس کے سرے پر سخت بال ھو -

*to gain his ee.* : اپنے اغراض کے حصول کے لیے -

*to what e.* : کسی غرض سے -

*turn e. for e.* : اُلٹ دینا ؛ برعکس کرنا -

*world without e.* : ھمیشہ ؛ دائماً -

**end**, *v. t. & i.* : ( زندگی ' تقریر ' کام وغیرہ کو ) ختم کرنا ؛ تمام کرنا ؛ ھلاک کرنا ؛ ختم ھونا ؛ نتیجہ نکلنا -

*e. by doing* : بالآخر کسی کام کو کرنا

*e. up* : ختم کرنا -

**Endamage** : دیکھو DAMAGE -

**Endanger**, *v. t.* : خطرے میں ڈالنا -

**Endear** *v. t.* ( اپنے تئیں یا کسی اور کو کسی کی نظر میں ) پیار یا لاڈلا بنانا ؛ عزیز یا مقبول بنانا

**endearingly**, *adv.* : محبت سے ؛ پیار سے -

**endearment**, *n.* : محبت پیار کی بات -

**Endeavour (-de-)**, *v. t. & i., & n. (to, after)* : (۱) ( کسی بات کی ) کوشش کرنا ؛ سعی یا جدوجہد کرنا - (۲) سعی ؛ کوشش

**Endemic**, *a. & n.* : (۱) جو مخصوص ملک اور مخصوص آبادی میں پایا جائے - (۲) مختص القوم یا مختص الملک ( مرض ) -

**endemically**, *adv.* : مخصوص طور سے ( کسی ملک یا آبادی کے تعلق سے ) -

**endemicity**, *n.* : مخصوص ھونا ( کسی ملک یا قوم سے ) -

**Endermic**, *a.* : جلد پر اثر کرنے والی ؛ جِلدی -

**endermically**, *adv.* : جِلدی اثر یا حالت کی رو سے -

**Ending**, *n.* : ( لفظ ' قصے وغیرہ کا ) آخری جز -

**Endive**, *n.* : کاسنی -

**Endless**, *a.* : غیر محدود ؛ لامتناھی ؛ ازلی و ابدی ؛ غیر منقطع ؛ دائم -

*e. band, cable, chain* : ( میکانی ) تسمہ یا زنجیر جس کے دونوں سرے جڑے ھوئے ھوں ( پہیوں وغیرہ پر گھومتے رھنے کے لیے ) -

**endlessly**, *adv.* : ھمیشہ ؛ غیر محدود طور پر ؛ دائم

**endlessness**, *n.* : ازلیت ؛ ابدیت ؛ دوام -

**Endo-** : ترکیبی جز بمعنی اندرون -

*endocardium* : قلب کے اندر کی جھلی -

*endocarp* : زیرپوست -

*endocrane* : کاسۂ سر کی اندرونی سطح -

*endocrine* : اندرونی غدود کی ریزش -

*endoderm* : بیضہ ( رحم ) کی اندرونی جھلی

*endogamous* : گوت بیاہ کے متعلق -

*endogamy* : قبیلے کے اندر ھی شادی کرنے کا رواج ؛ گوت بیاہ -

*endogen* : درخت جس کے تنے کے اندر لکڑی پیدا ھوتی ھے ؛ درنمو درخت -

*endogenous* : اندر سے نمو پانے والا ؛ درنمو -

*endolymph* : کان کی جھلی کی رطوبت ؛ کان کا میل -

*endometritis, endometrium* : ( مرض ) رحم کی اندرونی جھلی کا التہاب -

*endomorph* : ایک معدنی شے کے اندر دوسری -

*endoparasite* : باطنی طفیلیہ -

*endoplasm, endosarc* : اصل خلیے کی اندرونی ملائم جلد -

*endoscope* : اندرون نما ' وہ آلہ جس کی مدد سے جسم کے اندرونی اعضا کا حال معلوم ھوتا ھے -

*endoskeleton* : ریڑھ دار حیوانات کا اندرونی ڈھانچا -

*endosmose, endosmosis* : مسامدار پردے میں سے سیال مادے کا اندر کی طرف بہنا ؛ درریزش -

*endosperm* : سفید مادہ جو بیجوں میں تخمک کے ساتھ لپٹا ھوتا ھے -

*endospore* : تخمک کا اندرونی غلاف

*endothelium* : خلایائے شرائین کی جھلی یا غلاف -

**Endorse, In-**, *v. t.* : ( کسی فرد حساب ' چک وغیرہ کی ) پشت پر لکھنا ؛ تصدیق ظہری ؛ ( کسی رائے یا بیان کی ) تصدیق کرنا -

*e. over* : اپنے حقوق ( حسابات وغیرہ ) منتقل کرنا -

**endorsement**, *n.* : تصدیق ؛ تصدیق ظہری -

**Endow**, *v. t.* : (۱) وقف کرنا - (۲) ( کسی کو ) حقوق و مُراعات

دینا - (۳) محاسن سے مزین ہونا -

**endowment**, *n.* : وقف ؛ خوبیوں سے مزین ہونا -

**Endue, In-**, *v. t.* : (کپڑے) پہنانا ؛ (کسی شخص کو کسی شے سے) ملبوس کرنا ؛ (کسی شخص کو صفات وغیرہ سے) آراستہ کرنا -

**Endurance**, *n.* : برداشت ؛ تحمل (کی قوت) -

**Endure**, *v. t. & i.* : (درد وغیرہ) سہنا ؛ جھیلنا ؛ اٹھانا ؛ برداشت کرنا ؛ ضبط کرنا ؛ قائم رہنا ؛ ٹھہرنا ؛ دیرپا ہونا -

**endurable**, *a.* : دیرپا -

**enduringly**, *adv.* : برداشت کرتے ہوئے وغیرہ -

**enduringness**, *n.* : ضبط ؛ برداشت -

**Endways, -wise**, *adv.* : عمودی وضع سے ؛ ایک دیکھنے والوں کی جانب دوسرا اور آگے کو ؛ اِس سرے سے اُس سرے تک

**-ene**, *suf.* : لاحقہ جو ھائیڈروکاربن اشیا کے ناموں پر داخل ہوتا ھے؛ جیسے : *benzene, camphene* -

**Enema** ( or ine- ), *n.* : حقنہ ؛ عمل -

**Enemy**, *n. & a.* : دشمن ؛ مخالف ؛ حریف ؛ مخالف فوج یا جہاز ؛ مخالف فوج یا قوم کا شخص -

*how goes the e.* : (بول چال) وقت کیا ھے ؟

*the E.* : شیطان ؛ ابلیس -

**Energetic**, *a. & n.* : پرقوت ؛ زبردست ؛ صاحب عمل ؛ سرگرم ؛ مستعد ؛ (صیغۂ جمع) علم القوت -

**energetically**, *adv.* : سرگرمی سے ؛ مستعدی سے -

**Energic**, *a.* : (شاذ) مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Energize**, *v. t. & i.* : (کسی شخص یا کام میں) روح پھونکنا ؛ جان ڈال دینا ؛ سرگرم بنا دینا ؛ آمادۂ عمل کردینا -

**Energumen**, *n.* : (۱) آسیب زدہ - (۲) پر جوش ؛ جوشیلا -

**Energy**, *n.* : قوت ؛ زور (تقریر ، عمل ، شخصیت وغیرہ) ؛ سرگرم عمل ؛ (صیغۂ جمع) مختلف قوتیں عمل میں -

*actual, kinetic, motive, e.* : (طبیعیات) جسم کی استعداد عمل بلحاظ اپنی حرکت کے -

*conservation of e.* : تحفظ قوت ؛ حفظان استعداد -

*devote your ee. to this* : اپنی قوتوں کو اِس کے لیے وقف کردو -

*potential, static, latent, e.* : جسم کی استعداد عمل بلحاظ اُن قوتوں کے جو اُس کے اور دوسرے اجسام کے تعلق سے پیدا ہوتی ہیں -

**Enervate** ( -at ), *a.* : ضعیف القوت ؛ کم زور (جسمانی ، اخلاقی ، علمی ، فنی حیثیت سے) -

**Enervate**, *v. t.* : کم زور کرنا (جسمانی وغیرہ کسی حیثیت سے) -

**enervation**, *n.* : ضعف -

**Enface**, *v. t.* : فرد حساب (بل) وغیرہ پر (معین لفظوں کا) لکھنا ، چھاپنا یا مہر کرنا -

**enfacement**, *n.* : اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

*en famille*, *adv.* : گھر میں ؛ اپنے خاندان میں -

*enfant terrible*, *n.* : وہ بچہ جو ٹیڑھے سوالات کرتا ھے یا جو سنتا ھے دھرا دیتا ھے -

**Enfeeble**, *v. t.* : دبلا کرنا ؛ کم زور کرنا -

**enfeeblement**, *n.* : ضعف ؛ کم زوری -

**Enfeoff** ( -ef ), *v. t.* : (کسی کو) جاگیر عطا کرنا ؛ (مجازاً) سپرد کرنا -

**Enfeoffment**, ( -ef- ), *n.* : عطائے جاگیر ؛ عطائے جاگیر کی دستاویز ؛ جاگیر -

*en fete*, *adv. & pred. a.* : عید (یا تہوار) منانے میں (مصروف) ؛ عید کے سے لباس میں

**Enfetter**, *v. t.* : بیڑیاں پہنانا ؛ پابہ زنجیر کرنا ؛ (کسی کو) غلام بنانا -

**Enfilade**, *n., & v. t.* : (۱) توپ خانے سے ایسی گولے باری جو سامنے کی عمارات یا لشکر کا اِس سرے سے اُس سرے تک صفایا کردے - (۲) اِس طرح کی گولے باری کرنا -

**Enfold, In-**, *v. t.* : لپیٹنا ؛ لپٹانا ؛ بغل گیر ہونا ؛ تہ کرنا -

**Enforce**, *v. t.* : (حکم) دبانا ؛ زور ڈالنا ؛ نافذ کرنا ؛ جاری کرنا ؛ چلانا ؛ عملدر آمد کرانا ؛ ذہن نشین کرنا -

**enforceable**, *a.* : قابل نفاذ ؛ قابل عملدرآمد -

**enforcedly**, *adv.* : مجبوری سے -

**enforcement**, *n.* : نفاذ -

**Enframe**, *v. t* : (تصویر وغیرہ کو) چوکھٹے میں لگانا ؛ چوکھٹے کا کام دینا -

**Enfranchise** ( -z ), *v. t.* : آزاد کرنا ؛ حقوق بلدیت عطا کرنا خصوصاً پارلیمنٹ کے لیے رائے دینے کا حق ؛ (کسی شخص کا نام) فہرست رائے دھندگان میں درج کرنا -

**enfranchisement**, *n.* : رائے دھندگی کا حق -

**Engage**, *v. t. & i.* : قول دینا ؛ معاھدہ کرنا خصوصاً نسبت یا منگنی کا معاھدہ کرنا ؛ (ملازم) نوکر رکھنا ؛ زبان ھارنا ؛ ترغیب دینا ؛ مائل کرنا ؛ فریفتہ کرنا ؛ دیوار میں کھمبا لگانا ؛ گونتھنا ؛ متوجہ کرنا یا ہونا ؛ کام میں لگانا ؛ خدمت لینا ؛ (سیاسیات وغیرہ میں) قدم رکھنا ؛ شرکت کرنا ؛ فوجیں لڑانا ؛ برسرپیکار ہونا -

*e. for* : ذمہ داری کرنا ؛ ضامن ہونا -

**engagement**, *n.* : معاھدہ ؛ قول وغیرہ -

**engaginly**, *adv.* : خوش ادائی سے ؛ دلاویزی سے -

*engarcon*, *adv. pred. a.* : کنوارپن کی حالت یا تجرد میں -

**Engarland**, *v. t.* : ھار پہنانا ؛ پھول ڈالنا -

**Engender**, *v. t.* : (اب صرف استعارتاً) بچہ جننا ؛ وجود میں لانا

**Engine**, *n., & v. t.* : انجن ؛ حربی مشین یا آلۂ حرب ؛ مشین یا آلہ ؛ کل ؛ ذریعہ -

*e. - lathe* : مشین سے چلنے والی خراد -

*e. -sized paper* : کاغذ جس کی قطع مشین سے کٹی ہو -

*e. - turning* : دھات پر مشین کے ذریعے سے متناسب نقوش کھودنا ؛ جہاز میں دخانی انجن لگانا -

*fire-e.* : آگ بجھانے والا انجن -

*steam-e.* : دخانی انجن

**Engineer**, *n.* : انجنیر ؛ مہندس ؛ فوجی عمارات کی تعمیر اور نقشہ بنانے والا ؛ فوج کا جو حصہ انجنیئرز کے نام سے موسوم ہوتا ھے

اُس کا سپاہی ؛ عمارت عامہ مثلاً نہر ' پل وغیرہ کا بنانے والا ؛ اِنجن ساز ؛ دخانی اِنجن کی نگرانی ( امریکا ) -

**engineership**, *n.* : انجینیری -

**Engineer**, *v. i. & t.* : (۱) اِنجینیر کا کام کرنا ؛ اِنجینیر کی طرح ( پل ' عمارت وغیرہ کی ) تعمیر کرانا - (۲) ( روز مرہ ) بروے کار لانا ؛ جتن کرنا ؛ تدبیر کرنا ؛ چارۂ کار کرنا -

**Enginery** *n.* : مشینری ؛ کلیں وغیرہ -

**Engird** ( **le** ), *vv.t.* : کمر باندھنا ؛ کمر بند سے باندھنا -

**Englander**, *n.* : باشندۂ انگلستان ؛ اِنگلستانی -

*Little E.* باشندۂ اِنگلستان برطانیا کی شہنشاہیت کا مُخالف -

**English** ( **i-** ), *a. & n.* : (۱) انگریز ؛ انگریزی زبان ؛ انگریزی - (۲) انگریزی ٹائپ کے حروف کا ایک پیمانہ -

*Englishman, -woman* : جو نسلاً یا وطناً انگریز ہو یا انگلستان میں متوطن ہو گیا ہو -

*Middle E.* : وسطی انگریزی زبان ( تقریباً ۱۱۵۰ سے ۱۵۰۰ ع تک ) -

*Old E.* : قدیم انگریزی زبان ( تقریباً ۱۱۵۰ ع تک ) -

*the E.* انگریزی قوم ؛ انگریزی سپاہ وغیرہ -

*the king's, Queen's E.* : انگریزی زبان -

**English**, *v. t.* : انگریزی بنانا -

**Engorge**, *v. t.* : ٹھکوسنا ؛ ٹھونسنا ؛ ٹھُوزنا ؛ ( طب ) کسی عضو میں خون کا بہت مجتمع ہوجانا -

**engorgement**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Engraft, In-**, *v. t.* : ( درخت کی ) قلم لگانا ؛ ( دل میں کسی عقیدے کو ) بٹھانا ؛ ضم کرنا ؛ شامل کرنا ؛ اِضافہ کرنا -

**Engrail**, *v. t.* : کسی چیز کے کنارے کنارے دندانے بنانا یا کاٹنا -

**Engrain In-**, *v.t.* : گہرا رنگ چڑھانا ( نیز مجازاً ) -

*an engrained rogue* : پکا ' پرلے درجے کا یا چھٹا بدمعاش -

**Engrave**, *v.t.* : کھودنا ؛ نقش کرنا ؛ کندہ کرنا ؛ حکاکی کرنا ؛ نقش اُتارنا ؛ ( دل پر ) جمانا ؛ ذہن نشین کرنا -

**Engraving**, *n.* : تصویر کندہ ؛ کھدی ہوئی تصویر کا عکس -

**Engross**, *v. t.* : جلی خط میں (دستاویز وغیرہ ) لکھنا ؛ ( قانونی اصطلاح ) ادا کرنا؛ سب کا سب اپنے قبضے میں کرلینا؛ (ہرجگہ سے ) سارا تھوک خرید کرلینا ؛ ( کسی شخص کا وقت یا توجہ ) جذب کرلینا؛ مُنہمک ہونا -

**engrossment**, *n.* : اِنہماک ؛ جذب توجہ ؛ تھوک خریداری -

**Engulf, in-**, *v. t.* : خلیج یا خندق میں دھکیل دینا ؛ بھنور میں پھنسا دینا ؛ نگل جانا ؛ گھیر لینا -

**engulfment**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Enhance**, *v. t.* : بڑھانا ؛ قدر بڑھانا ؛ چڑھانا ؛ غلو کرنا ؛ نرخ گراں کرنا ؛ قیمت بڑھانا -

**enhancement**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Enharmonic**, *a.* : ( موسیقی ) اونچے G اور دبتے ہوئے A کے درمیانی وقفوں کا نیم سُر

**enharmonically**, *adv.* : مُتعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

45 **Enigma**, *n.* : مُعما ؛ چیستان ؛ امر یا شخص جو سمجھ میں نہ آئے -

**enigmatic** ( al ), *aa.* : معما جیسا؛ مُعمے سے متعلق -

**enigmatically**, *adv.* : مُعمے کے طور پر -

**enigmatize**, *v. t.* : چیستان یا معما بنانا یا بنا دینا ؛ پیچیدہ کردینا -

**Enisle, In-**, *v. t.* : جزیرہ بنا دینا ؛ الگ کرلینا ؛ قطع تعلق کرلینا ؛ جزیرے میں ٹھہرنا یا مُقیم ہونا -

**Enjambment** ( -m-m- ), *n.* : مستزاد ( بیت ) ؛ بیت کو مُستزاد کرنا -

**Enjoin**, *v. t.* : حکم دینا ؛ تاکید کرنا ؛ عائد کرنا ؛ ہدایات جاری کرنا -

**Enjoy**, *v. t., e. oneself* : (۱) لطف اُٹھانا - (۲) استفادہ کرنا - (۳) دو چار ہونا ( بیماری وغیرہ سے ) -

**enjoyable**, *a.* : پرلطف -

**enjoyableness**, *n.* : لطف اندوزی -

**enjoyably**, *adv.* : لطف سے ؛ مزے سے -

**enjoyment**, *n.* : لطف ؛ لذت ؛ استفادہ -

**Enkindle**, *v. t.* : بھڑکانا ؛ سلگانا ؛ اِشتعال دینا ؛ مُشتعل کرنا (جذبات ' جنگ وغیرہ کو ) -

**Enlace**, *v. t.* : لپیٹ لینا ؛ کس لینا ( پیچ درپیچ ) -

**enlacement**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Enlarge**, *v. t. & i.* : بڑا کرنا ؛ بڑھانا ؛ پھیلانا ؛ توسیع کرنا ؛ ( قدیم ) چھوڑنا ؛ رہا کرنا -

**enlargement**, *n.* : بڑاکرنا یا ہونا ؛ توسیع ؛ رہائی ؛ پھیلاو -

**Enlighten**, *v. t.* : (۱) واقف کرنا ؛ معلوم کرانا - (۲) (کسی مسئلے کو) واضح کرنا ؛ ( کسی کے لیے ) دلیل راہ ہونا - (۳) روشن خیال بنانا -

**enlightment**, *n.* : روشن خیالی -

**Enlink**, *v. t.* جوڑنا ؛ ملانا؛ جوڑ ملانا -

**Enlist**, *v. t. & i.* : فوج میں بھرتی کرنا یا ہونا ؛ ( اشخاص ' علوم ' قوائے فطرت یا جذبات کی ) تائید حاصل کرنا -

**enlistment**, *n.* : بھرتی ؛ تائید -

**Enliven**, *v. t.* : جان ڈال دینا؛ روح پھونک دینا ؛ زندگی پیدا کردینا ( تصویر ' مناظر وغیرہ کو ) چمکانا؛ ( تجارت وغیرہ کو ) فروغ دینا -

*en masse*, *adv.* : مجموعی طور پر ؛ اکٹھا -

**Enmesh, Emm-, Imm-**, *v. t.* : جال میں پھانسنا -

**enmeshment**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Enmity**, *n.* : دشمنی ؛ عداوت ؛ نفرت -

**Ennead**, *n.* : نو(۹) (مضامین ' کُتب یا مسائل ) کا مجموعہ -

**Ennoble**, *v. t.* : امارت عطا کرنا؛ شرافت پیدا کرنا یا اشراف بنانا ؛ جوہر شرافت پیدا کرنا (خیالات وغیرہ میں) -

**ennoblement**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Ennui** ( onwe ), *n.* : بیزاری ( موجودہ ناگوار حالات یا بے شغلی کی وجہ سے ) ؛ اِنقباض -

**ennuied** ( onwed ), *ennuye* ( F. fem. - *ee*, pl. -*es*, *ees* ), *aa.* بیزار -

**Enormity**, *n.* : جرم ؛ سنگین بد اخلاقی -

**Enormous**, *a.* : عظیم ؛ بڑا ؛ غیر معمولی طور پر بڑا -

**enormously**, *adv.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**enormousness**, *n.*: سنگینی ؛ ضخامت -

**Enough** ( -uf ), **Enow**, *a.*, *n.*, & *adv.* : ( نظم میں ) کافی ؛ خاصا ؛ معقول ( مقدار ' تعداد یا درجہ ) -

*e. of this folly* : بس بس اب خاموش رہو -

*cry e.* : ہارماننا ؛ سپرانگن ہونا -

*I have had e. of him* : میں اُس سے عاجز آچکا ہوں ' اُکتا گیا ہوں -

**Enounce** ( -ow- ); *v. t.*: - (۱) پیش کرنا ( مسئلہ' اصول وغیرہ ) - (۲) زبان سے ادا کرنا ' تلفظ کرنا ؛ اعلان کرنا -

**enouncement**, *n.* : اِسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

*en passant*, *adv.* : (۱) ضمناً ؛ بطور جملۂ معترضہ ؛ برسبیل تذکرہ - (۲) اپنے پیدل سے مخالف کے ایسے پیدل کو مارنا جو بیک وقت دوگھر بڑھا ہو -

**Enquire, Enquiry** : دیکھو INQUIRE, INQUIRY -

**Enrage**, *v. t.* : غصہ دلانا ؛ غضبناک کردینا -

*en rapport* : دیکھو RAPPORT -

**Enrapture**, *v. t.* : نہایت درجے خوش کرنا ؛ باغ باغ کردینا ؛ محظوظ کرنا ؛ حالت وجد طاری کردینا -

**Enregiment**, *v. t.* : رجمنٹ بنانا ؛ منظّم یا مرتب کرنا -

*en regle*, *adv.* : باقاعدہ ؛ باضابطہ -

**Enrich**, *v. t.* : مالا مال کردینا ؛ نہال کردینا ؛ ( کتاب ' عجائب گھر یا کسی ذخیرے میں ) اِضافہ کردینا ؛ لطف دوبالا کردینا -

**enrichment**, *n.* : اِسم 'مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Enrobe**, *v. t.* : لباس پہنانا ؛ ملبوس کرنا -

**Enroll, -ll**, *v. t.* ( -ll- ) : رجسٹر میں نام درج کرنا ؛ کسی کو بھرتی کرنا ؛ داخل کرنا ؛ شریک کرنا؛درج کرنا ؛ قلم بند کرنا ؛فخر و مباہات سے تحریر کرنا -

**enrolment**, *n.* : اِندراج -

*en route* *adv.* : رستے میں ؛ اثنائے سفر میں -

**Ensample**, *n.* : ( قدیم ) مثال ؛ توضیح -

**Ensanguined**, *a.* : خونی ؛ خون آلود -

**Ensconce**, *v. t.* : ( اپنے تئیں کسی پوشیدہ یا محفوظ مقام میں ) متمکن کرلینا ؛ جابیٹھنا -

*ensemble*, *n.* : مجموعی اثر -

**Enshrine**, *v. t.* : کسی درگاہ میں ( آثار و یادگار کو ) رکھنا ؛ بطور تبرک محفوظ رکھنا -

**enshrinement**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Enshroud**, *v. t.*. چھپا لینا ؛ لپیٹ لینا ؛ ڈھانک لینا -

**Ensign** ( -in ) , *n.* : (۱) نشان ؛ جھنڈا ؛ علم ؛ ایسا جھنڈا جس کے کونے پر یونین جیک ہوتا ہے - (۲) علم بردار ؛ نشان بردار ( اگلے زمانے میں پیدل فوج کے ادنیٰ کمیشن افسر کا عہدہ ) -

*blue e.* : نیلا نشان ؛ نےول ریزرو کا نشان -

*red e.* : سرخ نشان ؛ تجارتی کاروبار کا نشان -

*white e* : سفید نشان ؛ رایل نے وی اور رایل یاٹ اِسکواڈرن کا نشان -

**ensigncy**, *n* : علم برداری -

**Ensilage** ( -ij ), *n.*, & *v. t.* : (۱) ہرے چارے کو کھتے یا گڑھے میں محفوظ رکھنا - (۲) چارا جو اِس طرح محفوظ رہے ؛ چارے کو اس طرح رکھنے کا عمل -

**Ensile**, *v. t.* : ( چارے کو ) گڑھے میں رکھنا -

**Enslave** *v. t.* : ( کسی کو ) غلام بنانا ؛ ( مجازاً ) عادات ' اوہام وغیرہ کا غلام بنانا

**enslavement**, *n.* : غلامی -

**Enslaver**, *n.* : عورت جو اپنی اداؤں سے مرد کو حلقہ بگوش بنالے -

**Ensnare**, *v. t.* : پھانسنا ؛ پھندے یا جال میں پھانسنا -

**Ensoul, In-**, *v. t.* : روح پھونکنا -

**Ensphere**, *v. t.* : گھیر لینا ؛ حلقے میں کرلینا -

**Ensue**, *v. i.* & *t.* : بعد کو واقع ہونا ؛ نتیجہ نکلنا ؛ ( بائبل میں ) پیروی کرنا ؛ جستجو کرنا -

**Ensure**, ( -shoor ), *v. t.* : ( کسی شخص یا چیز کا خطرات سے ) محفوظ کرنا ؛ یقین کرلینا ؛ پکّا کرلینا -

**Enswathe**, *v. t.* : پٹی باندھنا؛ لپیٹنا -

**enswathement**, *n.* : اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**-ent**, *suf* : لاحقہ جو اِسمیت اور صفت کا فائدہ دیتا ہے - ( دیکھو ANT ) -

**Entablature**, *n.* : ( تعمیرات ) ستونوں کے اوپر کا حصہ جس میں محراب ' کانس وغیرہ سب شامل ہیں -

**Entablement**, *n.* : چبوترا جس پر مجسمہ نصب ہوتا ہے -

**Entail**, *n.* : مشروط ہبہ ؛ جائداد جو اس طریقے پر ہبہ کی گئی ہو ؛ (مجازاً ) ( عادات وغیرہ کی ) نا قابل اِنتقال توریث

**Entail**, *v. t.* : (۱) جائداد کا مشروط ہبہ کرنا ؛ کسی شخص کو کوئی چیز بلا اختیار انتقال ہبہ کرنا - (۲) بارڈالنا ؛ عائدکرنا ( مصارف ' محنت وغیرہ کا ) ؛ ضروری ہوجانا

**entailment**, *n.* اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Entangle**, *v. t.* : جال میں پھانسنا ؛ اُلجھانا ؛ دشواری میں ڈالنا -

**entanglement**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Entelechy** ( -ki ), *n.* : ( فلسفہ ) قوہ سے فعل میں لانے کی حالت ؛ کمال -

*entente*, *n.* : سلطنتوں کا دوستانہ معاہدہ ؛ دوست سلطنتیں -

*E. cordiale* : فرانس اور انگلستان کے درمیان ۱۹۰۴ ع والا معاہدہ -

*the* ( Triple ) E. : اِتحاد ثلاثہ ( انگلستان ' فرانس اور روس کے درمیان ) -

*the Little E.* : اِتحاد صغیر ( چیکو سلوواکیا ' یوگو سلاویا اور رومانیا ) -

**Enter**, *v. i.* & *t.* : (۱) جانا ؛ آنا ؛ درآنا - (۲) ( ناٹک میں ) اسٹیج پر آنا - (۳) ( کسی مقام میں ) جانا ؛ آنا ؛ درآنا؛ گھسپڑنا ؛ ( جماعت یا انجمن میں ) داخل ہونا - (۴) ( کتے کو ) سدھانا ؛ ( گھوڑے کو ) پھیرنا ؛ (۵) ( نام وغیرہ کسی فہرست یا کتاب میں ) درج کرنا ؛ ( دوڑ ' کشتی وغیرہ کے لیے کسی فہرست میں ) نام لکھنا ؛ داخل کرنا ؛ شریک کرنا -

*e. an appearance* . حاضر ہونا ؛ صورت دکھانا

*e. a protest* : احتجاج کرنا ؛ صداے احتجاج بلند کرنا -
*e. into* : (گفتگو) چھیڑنا؛ (معاملے ' مقابلے وغیرہ میں) شرکت کرنا ؛ (حساب وغیرہ میں ) شامل ہونا ؛ داخل ہونا ؛ ( معاہدے ' ضمانت وغیرہ سے ) اپنے تئیں پابند کرنا -
*e. (up) on* : ( کسی مسئلے کا ) آغاز کرنا ؛ ( جائداد پر ) (متصرف ہونا ؛ کار روائی شروع کرنا -
*e. up* : ( کسی سیاہے یا رجسٹر میں ) مدات کی تکمیل کرنا -
**enterable**, *a.* : قابل اِندراج -
**Enteric**, *a.* & *n.* : انتڑیوں سے متعلق ؛ معوی -
*e. fever* : میعادی بخار ؛ تپ محرقہ بطنی -
**enteritis**, *n.* : انتڑیوں کی سوزش ؛ ورم الامعاء ؛ اِلتہاب معوی -
**Entero-** : ترکیبی جز بمعنی آنت کا ؛ جیسے -
*enterolite* : انتڑیوں کی پتھری -
*enterotomy* : تشریح امعا -
**Enterprise** (-z), *n.* : (۱) مہم ؛ کار عظیم ؛ کاراہم - (۲) ہمت ؛ آمادگی ؛ مستعدی -
**Enterprising**, *a.* : من‌چلا ؛ مہم جو -
**enterprisingly**, *adv.* : من چلے پن سے -
**Entertain**, *v. t.* : (۱) ( مراسلت ' گفتگو وغیرہ کو ) قائم رکھنا - (۲) (کسی کا ) دل بہلانا ؛ تفریح کا سامان مہیا کرنا - (۳) مہمان نوازی کرنا ؛ خاطر مدارات کرنا - (۴) ذہن میں رکھنا ؛ دل میں جگہ دینا ؛ عزیز رکھنا ( خیال ' تجویز ' جذبات کا ) -
**entertaining**, *a.* : پرلطف ؛ دل بہلانے والا ؛ دل چسپ -
**entertainingly**, *adv.* : دل بہلاکر ؛ ایسی باتیں کرتے ہوے جن میں جی لگے -
**Entertainment**, *n.* : دل لگی ؛ لطف ' تفریح (۲) کھیل ؛ تماشا -
*much to my e.* : مجھے یہ دیکھ کر بڑا لطف آیا -
**Enthral** (l) (-awl), *v. t.* (-ll-) : غلام بنانا ؛ گرویدہ کرنا -
**enthralment**, *n.* : گرویدگی ؛ حلقہ بگوشی -
**Enthrone**, *v. t.* : تخت نشین کرنا ؛ ( بادشاہ ' پادری وغیرہ کو ) گدّی پر بٹھانا -
**enthronement**, *n.* : تخت نشینی؛ مسند نشینی؛ گدّی نشینی -
**Enthronization**, *n.* : تخت نشینی ؛ مسند نشینی ( نیز مجازاً ) -
**Enthuse** ( -z ), *v. i.* : ( روز مرہ ) جوش میں آنا ؛ جوش ظاہر کرنا ؛ جوش دلانا ؛ گرما دینا -
**Enthusiasm** ( -zi- ), *n.* : جوش ؛ ولولہ -
**Enthusiast**, *n.* : پرجوش ؛ جوشیلا ؛ سرگرم -
**enthusiastic**, *a.* : سرگرم ؛ پرجوش -
**enthusiastically**, *adv.* : سرگرمی سے ؛ جوش سے -
**Enthymeme**, *n.* : ( منطق ) قیاس اِستثنائی ؛ وہ دلیل جس کا ایک مقدمہ محذوف ہو -
**Entice**, *v. t.* : لُبھانا ؛ پھسلانا ؛ ورغلانا -
**enticement**, *n.* : لُبھاو ؛ پھسلاہٹ -
**Entire**, *a.* & *n.* : (۱) سارا ؛ پورا ؛ کل ؛ سالم ؛ سموچا - (۲) مکمل ؛ بے کم و کاست ؛ صحیح سالم ؛ جوں کا توں - (۳) غیر آختہ ؛ آنڈو - (۴) مطلق ؛ غیر مقید - (۵) تمام‌تر ؛ یکسر - (۶) مسلسل - (۷) خالص ؛ بے آمیز -
**entireness**, *n.* : ساراپن ؛ سموچاپن ؛ کلیت ؛ مکملیّت -

**Entirely**, *adv.* : پورے کا پورا ؛ تمام تر ؛ بالکل -
**Entirety** ( -irti ), *n.* : کُلیّت -
**Entitle**, *v. t.* : ( کتاب وغیرہ کا ) نام رکھنا ؛ تسمیہ ؛ ( کسی شخص کو ) خطاب دینا ؛ مستحق کرنا ؛ حقدار کرنا
**Entity**, *n.* : ہستی ؛ ذات ( مقابل صفات ) ؛ موجود حقیقی -
**intitative**, *a.* : وجود یا ہستی سے متعلق -
**Ento-** : ترکیبی جز بمعنی اندرونی ؛ جیسے :
*entophyte* : ( نباتیات ) جانور کے اندر جانور یا پودے کے اندر پردا ؛ درخت نمو ؛ حی فیہو -
**Entomb**(-oom), *v. t.* : دفن کرنا ؛ تہ خاک کرنا ؛ مقبرے کا کام دینا ( نیز مجازاً ) -
**entombment** ( -oom-m- ), *n.* : تدفین -
**Entomic**, *a.* : کیڑوں مکوڑوں سے متعلق ؛ حشراتی -
**Entomo-** : ترکیبی جز بمعنی کیڑے مکوڑے ؛ جیسے :
*entomolite* : متحجر حشرات -
*entomophagous* : حشرات خور ؛ کیڑے مکوڑے کھانے والا -
*entomophilous* : حشرہ زر ( درخت جن میں زر گل حشرات کے ذریعے پہنچتا ہے ) (ج) -
**Entomology**, *n.* : حشریات ؛ علم الحشرات ؛ وہ علم جس میں کیڑوں مکوڑوں سے بحث ہو -
**entomological**, *a.* : حشری ؛ حشریاتی -
**entomologist**, *n.* : حشری ؛ ماہر حشریات -
**entomologize**, *v. i.* : حشریات کا مطالعہ کرنا ؛ حشرات الارض کے نمونے جمع کرنا -
*entourage*, *n.* : ماحول ؛ گردوپیش کے لوگ ؛ مصاحبین ؛ حاشیہ نشین -
*en-tout-cas*, *n.* : چھتری -
*entracte*, *n.* : (۱) ( ناٹک کے ) تماشے کا درمیانی وقفہ - (۲) ایسے وقفے میں کوئی تفریحی کھیل -
**Entrails**, *n. pl.* : انتڑیاں ؛ احشاء ( مجازاً ) ( زمین وغیرہ کے اندرونی حصے -
**Entrain**, *v. t.* & *i.* : ریل پر سوار کرانا یا ہونا ( خصوصاً فوج کا )
**Entrammel**, *v. t.* : الجھانا ؛ جھمیلے میں ڈالنا ؛ رکاوٹ پیدا کرنا -
**Entrance**, *n.* : (۱) داخل ہونا یا اندر جانا - (۲) ایکٹر کا اسٹیج پر آنا - (۳) جائزہ لینا - (۴) داخل ہونے کا حق - (۵) فیس داخلہ ( مدرسے ' کلب وغیرہ کی ) (۶) دروازہ ؛ رستہ ؛
**Entrance**, *v. t.* : بے خود کرنا ( جذبات ' مسرت ' غم وغیرہ سے ) ؛ آپے سے باہر کردینا ؛ لبریز کرنا -
**entrancement**, *n.* : بے خودی ؛ آپے سے باہر ہوجانا -
**Entrant**, *n.* : ( مقام ' پیشے یا بازی وغیرہ میں ) داخل ہونے والا -
**Entrap**, *v. t.* (-pp-) : جال میں پکڑنا ؛ دام میں پھانسنا ؛ ( کسی شخص کو ہلاکت یا کسی اور فعل کی جانب ) پھانس کر لانا -
**Entreat**, *v. t.* : اِلتماس کرنا ؛ اِلتجا کرنا ؛ منت سماجت کرنا -
**entreatingly**, *adv.* منت سماجت سے -
**Entreaty**, *n.* : التجا ؛ التماس ( خضوع و خشوع سے ) -
*entrechat*, *n* : حالت رقص میں ایڑیوں سے فرش پر بار بار

تال دینا -

**Entree** (ontra), *n.*: (۱) حق داخلہ - (۲) کھانا کھلانے میں جو کھانا بیچ میں دیا جاوے -

*entremets, n. pl.*: (انگریزی وغیرہ تنر میں) اصل کھانوں کے علاوہ زاید کھانے -

**Entrench, In-**, *v. t.*: (فوج یا شہر کو) خندق سے محصور کر لینا (نیز مجازاً) -

*e. upon*: دخل دینا ؛ مداخلت بیجا کرن -

**entrenchment**, *n.*: اِسم ' مذکورہ بالا معنوں میں -

*entre nous, adv.*: ہمارے تمہارے درمیان (بطور راز) -

*entrepot*, (انتری پو) *n.*: مال گدام ؛ تجارتی مرکز ؛ در آمد بر آمد منڈی -

*entrepreneur, n.*: جلسہ (موسیقی) کا ناظم یا منتظم -

*entresol, n.*: نچلی منزل اور بالائی منزل کے درمیان میں ایک بہت پست منزل -

**Entropy**, *n.*: (طبیعات) ناکارگی -

**Entrust**, *v. t.*: سپرد کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ امانت میں دینا -

**Entry**, *n.*: (۱) داخلہ ؛ آمد - (۲) داخلہ خاص مراسم کے ساتھ - (۳) (قانون) قبضہ ؛ دخل - (۴) دروازہ ؛ داخل ہونے کا مقام - (۵) دہانۂ دریا (۶) -(رجسٹر یا سیاہے میں) اِندراج - (۷) مد درج شدہ - (۸) (کارو باری حساب) کھتیانا اکہرے دوہرے طریقۂ حساب سے - (۹) گھڑ دوڑ میں شریک ہونے والوں کی فہرست -

*bookkeeping by double, single, e.*: طریقۂ سیاق جس کی رو سے ہر مد کھاتے میں ایک بار یا مکرر درج کی جاتی ہے -

**Entwine, In-**, *v. t.*: لپیٹنا ؛ گوندھنا ؛ بٹ دینا ؛ لپٹنا ؛ چمٹ جانا -

**Entwist, In-**, *v. t.*: بٹنا ؛ بل دینا -

**Enucleate**, *v. t.*: توضیح کرنا ؛ صاف کرنا ؛ (تشریح) اِستخراج کرنا (گلٹی یا گٹھل کا) -

**enucleation**, *n.*: توضیح ؛ اِستخراج -

**Enumerate**, *v. t.*: شمار کرنا ؛ (مدات کا) تعین کرنا -

**enumeration**, *n.*: گنتی ؛ شمار ؛ تعین -

**enumerative**, *a.*: تعداد ظاہر کرنے والا -

**enumerator**, *n.*: شمار کنندہ -

**Enunciate** (-shi-), *v. t.*: (۱) دعوی کرنا ؛ نظریہ پیش کرنا - (۲) اعلان کرنا - (۳) تلفظ کرنا -

**enunciation** (-si-), *a.*: دعوی ؛ اعلان -

**enunciative** (-sha-), *a.*: دعوے سے متعلق یا اُس پر مشتمل -

**enunciator** (-shi-), *n.*: دعوی کرنے والا ؛ مدعی -

**Enure**, *v. i.* (& *t.*): دیکھو INURE -

**Envelop**, *v. t.*: (کسی شخص ' شے یا مسئلے کو کپڑے ' ابر ' شعلے یا اَسرار سے) ڈھک لینا ؛ لپیٹ لینا ؛ چھپا دینا -

**envelopment**, *n.*: اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Envelope** (or on-), *n.*: لفافہ ؛ غلاف ؛ پوشش -

**Envenom**, *v. t.*: (۱) زہر آلود کرنا ؛ زہر میں بجھانا - (۲) (جذبات ' اعمال یا الفاظ میں) بس ملانا ؛ (دل یا خیالات میں) برائی پیدا کردینا ؛ فساد ڈال دینا -

**Enviable**, *a.*: قابل رشک (تعریفی پہلو) -

**enviably**, *adv.*: قابل رشک طور پر -

**Envious**, *a.*: حاسد ؛ رشک کرنے والا -

**enviously**, *adv.*: حاسدانہ -

**Environ**, *v. t.*: گردوپیش ہونا ؛ گھیر لینا ؛ گھیرا کرلینا ؛ محصور کرلینا (مثلاً لفافہ) یا حلقے میں لے لینا ؛ (حفاظت کے لیے) محاصرہ کرنا ؛ اِحاطہ کر لینا -

**Environment**, *n.*: ماحول ؛ حوالی ؛ گردوپیش کے حالات یا مقامات -

**Environs** (or envi-) *n. pl.*: مضافات ؛ نواح ؛ سواد -

**Envisage**, *v. t.*: (۱) رو برو ہونا ؛ آنکھیں چار کرنا - (۲) (واقعات و خطرات کا) مقابلہ کرنا - (۳) کسی خاص نقطۂ نظر سے غور کرنا -

**envisagement**, *n.*: اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Envoy**, *n.*: (قدیم) (مصنف کے آخری الفاظ خصوصاً) قدیم طرز کی نظموں کا آخری بند -

**Envoy**, *n.*: قاصد ؛ ایلچی ؛ نائب ؛ سفیر ؛ نائب سفیر -

**envoyship**, *n.*: سفارت ؛ نیابت -

**Envy**, *n.*: حسد ؛ رشک ؛ جلن ؛ موجب حسد یا رشک -

**Envy**, *v. t.*: رشک کرنا یا آنا -

**Enwind**, *v. t.*: دوسرے کے گرد لپٹ جانا -

**Enwomb**, *v. t.*: بند کر لینا -

**Enwrap, In-**, *v. t.*: لپیٹنا ؛ تہ کرنا -

**Enwreathe**, *v. t.*: گوندھنا ؛ بٹنا ؛ بل دینا -

**Enzootic**, *a.* & *n.*: (۱) مویشیوں کی ایک بیماری ؛ مویشی روگ (خاص مقام یا موسم کا) - (۲) ایسی بیماری سے متعلق -

**Enzyme**, *n.*: کیمیاوی خمیر -

**Eocene**, *a.*: (ارضیات) تیسرے طبقے کا اسفل درجہ -

**Eolithic**, *a.*: (ارضیات) عہد حجر سے قبل کا دور ؛ قبل حجری -

**Eon**: دیکھو AEON -

**-eous**, *suf.*: لاحقہ بمعنی سا یا آسا -

**Eozoic**, *a.*: (ارضیات) وہ طبقہ جہاں زندگی کے ابتدائی آثار پائے جائیں ؛ بدو حیاتی -

**Ep-**: دیکھو EPI- -

**Epact**, *n.*: (۱) چاند کی عمر یکم جنوری کو (یعنی یکم جنوری کو قمری حساب سے جتنے دن گذرے ہوں) - (۲) ایام کبیسہ ؛ لوند کے دن ؛ شمسی اور قمری سال کا (یا مہینے کا) فرق -

**Eparch** (-k), *n.*: کسی " اِپارکی " کا صوبہ دار یا پادری -

**Eparchy**, *n.*: موجودہ یونانی سلطنت کا صوبہ ؛ کلیسائے یونانی کا مذہبی علاقہ (روس میں) -

**Epaulet** (te), *n.*: جھبا جو سپاہیوں کی وردی میں کاندھے پر ہوتا ہے -

*win his ee.*: سپاہی کے عہدے سے افسری پر ترقی پانا -

**Epergne** (ipern), *n.*: کھانے کی میز کی آرائش کا درمیانی گلدستہ یا پھول دان وغیرہ -

**Epexegesis** (-j-), *n.*: توضیح مفہوم کے لیے الفاظ کا اِضافہ یا الفاظ اِضافہ کردہ -

**epexegetic** (al), *aa.*: متعلق بہ اِضافۂ الفاظ ؛ توضیحی اضافہ یا الفاظ اِضافہ کردہ -

**epexegetically**, *adv.* : توضیحی اِضافے کے طور پر -

**Eph-**, *pref.* : سابقہ ( مرادف EPI- ) جو حرف *h* کے پہلے آتا ھے -

**Ephebe**, *n.* : شہری ' ۱۸ اور ۲۰ سال کی عمر کے درمیان -

**Ephemera** ( pl.-ras), **-ron** (pl.- *rons, ra* ', *nn.* : ایک دن کی زندگی والا کیڑا ؛ یکروزہ کیڑا ؛ عارضی شے ؛ قلیل‌العمر -

**Ephemeral**, *a.* : (۱) ( امراض ) یکروزہ - (۲) ( حشرات ' نباتات ) حیات یکروزہ و چندروزہ - (۳) عارضی ؛ سریع الزوال ؛ چندروزہ -

**ephemerality**, *n.* : بے ثباتی -

**Ephemeris**, *n.* ( pl. *-ides*) : فلکیاتی جنتری ؛ نقشۂ ہیئت -

**Ephod**, *n.* : یہود کے احبار اورمشائخ کا لباس ؛ جبہ -

**Ephor**, *n.* : قدیم اِسپارٹا کے پانچ مجسٹریٹوں کی جماعت کا فرد جس پر سلاطین کی نگرانی رہتی تھی ؛ ( موجودہ یونان میں ) اوورسیر -

**Epi-**, *pref.* : سابقہ ؛ بمعنی اوپر ' پر ' بربنا ' ماسوا -

**Epiblast**, *n.* : ( حیاتیات) جرثومہ کی سب سے اوپری جلد -

**Epic**, *a.& n.* : ( نظم ) رزمیہ جس میں کسی ایک یا چند سورماؤں کے کارناموں کا مسلسل بیان ہو -

*E. dialect* : یونانی زبان کی وہ بولی جس میں رزمیہ نظمیں لکھی جاتی تھیں -

*national e.* : قومی داستان پاستان ؛ نظم جس میں کسی قوم کے عہدماضی کا تخیل محفوظ ہو -

**epical**, *a.* : رزمیہ ؛ رزم سے متعلق -

**epically**, *adv.* : رزمیہ طور پر -

**Epicedium**, *n.* : جو نظم میت پر پڑھی جائے ؛ مرثیہ ؛ نوحہ -

**Epicene**, *a. & n.* : مشترک الجنس ؛ خنثی ؛ ( نحو ) وہ لفظ جو تانیث اور تذکیر دونوں میں مشترک ہو -

**Epicentrum**, **-tre**, *nn.* : وہ مقام جہاں سے زلزلہ شروع ہو -

**Epicure**, *n.* : ( خور و نوش میں ) نفاست پسند ؛ عیش پسند -

**epicurism**, *n.* : عیش پسندی -

**Epicurean**, *a. & n.* : (۱) یونانی حکیم اپیکیورس ( ۳۰۰ ق - م ) کا ( پیرو ) جس نے افعال انسان کی غایة الغایات حصول لذت کو قرار دیا تھا - (۲) عیش پسند ؛ لذت پسند -

**epicureanism**, *n.* : فلسفۂ اپیکیورس کا نظام ؛ لذتیت -

**Epicycle**, *n.* : چھوٹا دائرہ جس کا مرکز بڑے دائرے کے محیط میں واقع ہو -

**epicyclic**, *a.* : صفت ' مذکورہ بالا معنوں میں -

**Epicycloid**, *n.* : خم دار لکیریں جو کسی دائرے کے اندر یا باہر آپس میں ملی ہوئی کھینچی جائیں ؛ برتدویر (ج) -

**epicycloidal**, *a.* : برتدویری (ج) -

**Epideictic** ( -di- ), *a.* : نمائشی ؛ جو نمائش کے لیے ہو -

**Epidemic**, *a. & n.* : (۱) وبائی - (۲) وبا -

**epidemical**, *a.* : وبائی -

**epidemically**, *adv.* : وبائی طور پر -

**Epidemiology**, *n.* : وبائیات ؛ امراض وبائی کا علم -

**Epidermis**, *n.* : جلد کا بالائی حصہ ؛ حول جلد ؛ حولیہ

**epidermal**, **epidermic**, **epidermoid**, **epidermoidal**, *aa.* : متعلق بہ حول جلد ؛ حولیہ

**Epigastrium**, *n.* : شکم کا وہ حصہ جو معدے سے بالکل ملا ہوا اور اُس کے اوپر ہوتا ھے ؛ شراسیف -

**epigastric**, *a.* : شراسیفی -

**Epigene** (-j-), *a.* : ( ارضیات ) سطح ارض پر جو پیدا ہو ؛ ( بلور ) جس میں بننے کے بعد تغیر کیمیاوی پیدا ہوجائے -

**Epigenesis**, *n.* : تخلیق حیات ( برخلاف ارتقا ) -

*theory of e.* : نظریۂ تخلیق حیات -

**Epiglottis**, *n.* : زبان کی جڑ میں سیدھی کرکری جو نوالہ نگلتے وقت دب جاتی ھے ؛ لسان‌المزمار -

**epiglottic**, *a.* : مزماری -

**Epigram**, *n.* : لطیفہ ( منظوم ) ؛ لطیفہ ؛ چٹکلہ -

**epigrammatic**, *a.* : لطیفہ دار -

**epigrammatically**, *adv.* : لطیفے کے طور پر -

**epigrammatist** *n.* : لطیفہ گوئی -

**epigrammatize**, *v. t.& i.* : لطیفہ کہنا -

**Epigraph**, *n.* : کتبہ ؛ لوح -

**epigraphic**, *a.* : لوحی -

**epigraphist**, *n.* : ماہر علم کتبات -

**epigraphy**, *n.* : علم کتبات

**Epilepsy**, *n.* : مرگی ؛ صرع -

**Epileptic**, *a. & n.* : مصروع ؛ مرگی والا ؛ مرگی سے متعلق -

**Epilogist** (-j-), *n.* : خاتمہ نویس -

**Epilogue** (-g), *n.* : تصنیف یا مضمون کا آخری حصہ ؛ خاتمہ ؛ تماشے کے خاتمے پر ( تماشائیوں کو مخاطب کرکے ) ایکٹر کی تقریر یا نظم

**Epiphany**, *n.* : حضرت عیسی کا ظہور ؛ کسی مافوق‌البشر ہستی کا ظہور -

**Epiphenomenon**, *n.* : ضمنی علامت جو اصلی سبب کے علاوہ ہو -

**Epiphyte**, *n.* : ایک پودا جو دوسرے پودے پر اُگا ہو ؛ جسم حیوانی پر اُگنے والی نباتات ؛ طفیلیہ -

**epiphytal**, **epiphytic**, *aa.* : متعلق بہ طفیلیہ -

**Epirot**, *n.* : ایپی روس کا باشندہ

**Episcopacy**, *n.* : (۱) حکومت اسقفی ؛ صدر پادری کی حکومت - (۲) اُسقفوں کی جماعت -

**Episcopal**, *a.* : اُسقفی -

*e. church* : کلیسا جس کا نظام اُسقفیت پر مبنی ہو -

**episcopalism**, *n.* : اُسقفیت -

**episcopally**, *adv.* : اُسقفی طریقے سے -

**Episcopalian**, *a. & n.* : اسقفی حکومت کا پیرو ؛ اُسقفی کلیسا کا رکن -

**episcoplianism**, *n.* : اُسقفی اُصول -

**Episcopate** (-at), *n.* : اُسقف کا عہدہ یا علاقہ -

*the e.* : اُسقفوں کی جماعت -

**Episode**, *n.* : (۱) قدیم یونانی ڈراما میں دو گیتوں کے درمیان کا حصہ - (۲) ضمنی بیان یا قصہ - (۳) قصہ در قصہ -

**episodic** (-al), *aa.* : ضمنی متعلق

**episodically**, *adv.*: قصے کے طور پر -

**Epispastic**, *a.* & *n.*: (۱) آبلہ دار - (۲) آبلہ -

**Epistemology**, *n.*: علمیات؛ علم انسانی کے ذرائع اور مواد کا علم -

**Epistle** (-sl), *n.*: خط؛ مکتوب؛ نامہ؛ (خصوصاً) مکتوب حواری مندرجہ انجیل -

*the E.*: (۱) مکتوب حواری کا اقتباس جو مسیحی مذھبی رسموں میں پڑھا جاتا ھے - (۲) تصنیف یا نظم بصورت مکتوب -

**Epistolary**, *a.*: مکتوبی؛ بذریعۂ مکتوبات؛ انشائی -

**Epistoler**, *n.*: مکتوب حواری کا قاری -

**Epistrophe** (-fi) *n.*: کئی جملوں یا فقروں کا ایک ھی لفظ پر ختم ھونا -

**Epistyle**, *n.*: (تعمیرات) بڑے شہتیر کا وہ حصہ جو مین ستون پر رھتا ھے -

**Epitaph**, *n.*: لوح مزار؛ قبر کا کتبہ -

**Epithalamium**, *n.* (pl. *-iums*, *-ia*): نغمۂ شادی؛ شادیانہ -

**epithalamial,epithalamic**, *aa.*: متعلق بہ شادیانہ -

**Epithelium**, *n.*: بشرہ مخاطیہ؛ لعاب دار جھلی کی بالائی سطح -

**epithelial**, *a.*: صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Epithet**, *n.*: صفت؛ وصف؛ لقب -

**epithetic** (al), *aa.*: وصفی -

**epithetically**, *adv.*: بطور وصف یا لقب -

**Epitome** (-mi), *n.*: (۱) (کتاب کا) خلاصہ؛ ملخص؛ نچوڑ؛ لب لباب - (۲) مصغر؛ چھوٹی چیز جو بڑی چیز کا نمونہ ھو؛ خلاصہ -

**epitomist**, *n.*: خلاصہ نویس -

**epitomize**, *v. t*: خلاصہ کرنا -

**Epizootic**, *a.* & *n.*: جانوروں کی ایک وبائی بیماری -

**Epoch** (-k), *n.*: (تاریخ، علوم، حیات وغیرہ کا) جدید باب؛ دور عصر یا عھد -

*an e.-making event*: ایک ایسا واقعہ جس نے تاریخ کا ایک جدید باب قایم کردیا؛ عصر آفرین واقعہ -

*this made an e.*: اس واقعے نے ایک جدید باب یا دور کا آغاز کردیا -

**epochal**, *a.*: دور جدید کا -

**Epode**, *n.*: (۱) غنائی شاعری کی وہ صنف جو ھوریس نے استعمال کی ھے - (۲) غنائی نظم کی تیسری تقسیم -

**Eponym**, *n.*: وہ شخص جو اپنے نام سے کسی قوم، مقام یا نظام کو منسوب کرتا ھے -

**eponymous**, *a.*: صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Epopee**, *n.*: رزمیہ شاعری؛ رزمیہ نظم -

**Epos**, *n.*: قدیم غیر نوشتہ رزمیہ شاعری یا رزمیہ نظم -

**Epsilon**, *n.*: یونانی حروف تہجی کا حرف E -

**Epsom**, *n.*: ایک شھر واقع SURREY -

*E. salt*: ایک جلابی نمک -

**Equable**, *a.*: مساوی؛ ھموار؛ یکساں؛ سلیم الطبع -

**equability**, *n.*: ھمواری؛ یکسانی -

**equably**, *adv.*: ھموار یا یکساں -

**Equal**, *a.* & *n.*: (۱) برابر (بلحاظ عدد، جسامت، قیمت، درجہ وغیرہ) - (۲) پورا اُترنے والا -

*he has no e.*: اُس کی جوڑ کا کوئی نہیں -

*mix with your ee.*: اپنے برابر والوں سے ملو -

**Equal**, *v. t.* (-ll-): (اشخاص یا اشیا کا) برابری کرنا (عدد، وصف وغیرہ میں) -

**Equality** (-ol-), *n.*: مساوات؛ برابری؛ ھمسری -

*is on an e. with*: (وہ) اُس کے ھم سر ھے؛ (وہ) اُس کے برابر ھے -

**Equalize**, *v. t.* & *i.*: ایک دوسرے کے برابر کرنا؛ (فٹ بال) مخالف پارٹی کے برابر گول کرنا -

**equalization** *n.*: برابری -

**Equally**, *adv.*: مساویانہ؛ اُتنا ھی؛ یکساں؛ برابر حصوں میں؛ برابر برابر -

**Equanimity**, *n.*: سلامت طبع؛ شانتی؛ سکون قلب -

**Equate**, *v. t.*: برابر گردانا؛ (اشیا کی) برابری بیان کرنا -

**Equation**, *n.*: تعدیل؛ مُساوات؛ (ھیئت) تعدیل معادلہ؛ معلولۃ القونیہ یا اسراع؛ (ریاضی) مُساوات -

**equational**, *a.*: مساواتی؛ تعدیلی -

**equationally**, *adv.*: مساوات یا تعدیل سے -

**Equator**, *n.*: خط اِستوا -

**Equatorial**, *a.*: خط اِستوا کے نزدیک؛ خط اِستوا کے متعلق؛ خط استوای -

*e. telescope*: اِستوائی دوربین -

**equatorially**, *adv.*: خط اِستوا کی سمت میں -

**Equerry** (or ikweri), *n.*: (اُمرا و سلاطین کا) داروغۂ اصطبل؛ انگلستان کے شاھی محل کا ایک عھدہ دار -

**Equestrian**, *a.* & *n.*: (۱) گھوڑے کی سواری کے متعلق - (۲) شہ سوار؛ چابک سوار - (۳) گھوڑے کی سواری کے کرتب دکھانے والا -

*e. estatue*: گھوڑے پر سوار مجسمہ -

**Equi-**: ترکیبی جز برابر کے معنے میں جیسے:

*equiangular*: مساوی الزاویہ -

**Equidistant**, *a.*: ھم فاصلہ -

**Equilateral**, *a.*: مُتساوی الاضلاع -

**Equilibrate**, *v. t.* & *i.*: توازن پیدا کرنا یا ھونا؛ دوچیزوں کا (حساب یا وزن) باھم مُطابق کرنا؛ دھڑا کرنا -

**equilibration**, *n.*: توازن -

**Equilibrist**, *n.*: بھان متی؛ بازی گر؛ نٹ -

**Equilibrium**, *n.*: (۱) توازن؛ تعادل - (۲) (فیصلے وغیرہ میں) غیر جانب داری -

*a body in stable e.*: جسم جو حرکت کے بعد پھر توازن حاصل کرے -

**Equimultiple**, *n.*: اعداد جن کا مضروب فیہ ایک ھو؛ قدر

مشترک -

**Equine**, *a.* : گھوڑے کا ؛ گھوڑے کے مثل -

**Equinoctial**, *a.* & *n.* : (۱) مُعتدل النہار - (۲) منسوب بہ اعتدال - (۳) اعتدال اللیل والنہار کے قریب ؛ اُس نقطے کے قریب جہاں خط اِستوائی اور طریق الشمس کا تقاطع ہوتا ہے -

*e. gales* : وہ طوفان جو زمانۂ اعتدال میں ہوتے ہیں -

*e. line* : خط معتدل النہار -

**Equinox**, *n.* : وہ زمانہ جب آفتاب اِستوا کو قطع کرتا ہے ؛ اعتدال شب و روز ( یعنی بہار میں ۲۰ مارچ اور خزاں میں ۲۲ یا ۲۳ ستمبر ) ؛ ( صیغۂ جمع ) وہ دو نقطے جہاں دائرۃالبروج اور خط اِستوا کا تقاطع ہوتا ہے ؛ اعتدالین ؛ نقطۂ اعتدال -

**Equip**, *v. t.* ( -pp- ) : ( جہاز ' فوج یا اشخاص کے لیے ) ساز و سامان مُہیا کرنا ؛ آراستہ کرنا ؛ مُسلّح کرنا ؛ تیار کرنا ؛ ٹھیک ٹھاک کرنا -

**equipment**, *n.* : ساز و سامان مہیا کرنا ؛ ساز و سامان -

**Equipage**, *n.* : ساز و سامان ؛ رخت سفر ؛ سامان فوج ؛ لوازمات -

**Equipoise**, *n.*, & *v. t.* : (۱) ہم وزنی ؛ توازن ( اکثر مجازاً ) - (۲) پاسنگ کرنا ؛ دھڑا کرنا ؛ ( دماغ کو ) معلق رکھنا ؛ کسی ایک جانب مائل نہ کرنا -

**Equipollent**, ... & *n.* : (۱) مُساوی القوت ؛ تقریباً مُساوی - (۲) متساوی شے -

**equipollence**, **-ency**, *nn.* : تسویہ ( قوت واہمیّت میں ) -

**Equiponderate**, *v. t.* : اِدھر کی کسر اُدھر نکال دینا ؛ تعدیل -

**equiponderant**, *a* & *n.* : ہم وزن ؛ مساوی تقسیم کیا ہوا وزن -

**Equipotential**, *a.* : ( طبیعیات ) جس میں اِمکان قوت ہرحالت اور درجے میں یکساں رہے ؛ مساوی بالقوہ -

**Equitable**, *a.* : اِنصافاً جایز ( قانوناً غیر درست ) -

**equitableness**, *n.* : مُنصفی -

**equitably**, *adv.* : اِنصافاً -

**Equitation**, *n.* : شہ سواری ؛ چابک سواری ؛ گھوڑے کی سواری -

**Equity**, *n.* : اِنصاف ؛ داد ؛ اصول معدلت جن سے قانون کی کوتاہی کی اِصلاح کی جاتی ہے اور جو عام رواج اور قانون نافذ الوقت پر مرجح سمجھا جاتا ہے ؛ نصفت -

**Equivalent**, *a.* & *n.* : (۱) قیمت میں مساوی ؛ مُرادف ؛ ہم قیمت ؛ ہم معنی ؛ ہم نتیجہ ؛ مُطابق ؛ مُساوی من حیثیت الترکیب - (۲) مساوی شے ؛ مرادف لفظ -

**equivalence**, **ency**, *nn.* : مساوات ؛ برابری -

**Equivocal**, *a.* : ذو معنیین ؛ مبہم ؛ مشتبہ ؛ مذبذب ؛ گول ؛ غیر یقینی -

*e. generation* : خود بخود پیدا شدہ ؛ خود رو -

**equivocality**, **equivocalness**, *nn.* : اِبہام ؛ تذبذب ؛ ذو معنیین ہونا وغیرہ -

**equivocally**, *adv.* : مبہم طور پر وغیرہ -

**Equivocate**, *v. i.* : گول بات کہنا ؛ دو چڑبات کہنا ؛ گول مول جواب دینا ؛ ٹال جانا ؛ لفظی ہیر پھیر کرنا -

**equivocation**, *n.* : گول بات ؛ دو چڑبات ؛ لفظی ہیر پھیر ؛ ٹال مٹول -

**eqivocator**, *n.* : مبہم بات کرنے والا ؛ لفظی داؤ پیچ کرنے والا -

**Equivoque** ( -k ), **-oke**, *n.* : (۱) اِبہام - (۲) ضلع جگت -

**-er**, *suf.* : لاحقہ ' فاعلی معنوں میں ؛ جیسے : *geographer*, *hatter*, *Londoner* :

**-er**, *suf.* : لاحقہ جو اسما اور صفات کے آخر میں آتا ہے ؛ جیسے : *-carpenter*, *sampler* :

**-er**, *suf.* : لاحقہ جو تفضیل بعض کا فائدہ دیتا ہے ؛ جیسے : *harder* فارسی میں اس کے مقابل " تر " ہے ؛ جیسے - سخت تر -

**-er**, *suf.* : لاحقہ ' خاص کر قانونی مصطلحات کے آخر میں جیسے : *-cesser*, *disclaimer*, *user* اور اردو میں دار کنندہ یا والا وغیرہ ہے -

**-er** *suf.* : لاحقہ جو ماخذ فعل کی تکریر کا فائدہ دیتا ہے جیسے : *wave* ← *waver* ' *wend* ← *wander* -

**Era**, *n.* : سنوات کے شمار کا نظام ؛ جیسے

*Christian e.*, *e. of the Hegira* : (۱) سنہ عیسوی و سنہ ہجری - (۲) تاریخی دور - (۳) تاریخی دور کا آغاز -

**Eradiation**, *n.* : اشاع نور ؛ کرنوں کا پھوٹنا -

**Eradicate**, *v. t.* : جڑ سے اُکھاڑنا ؛ استیصال کرنا ؛ نکال پھینکنا ؛ قلع و قمع کرنا -

**eradicable**, *a.* : قابل استیصال -

**eradication**, *n.* : استیصال ؛ قلع و قمع -

**Erase** ( -z ), *v.t.* : رگڑ کر مٹا دینا ؛ محو کرنا ؛ چھیل ڈالنا -

**erasable**, *a* : مٹا دینے کے قابل ؛ جو مٹایا جاسکے -

**eraser** *n.* : مٹا دینے والا ( آلہ ) ؛ محو کنندہ ( شخص ) -

**erasure** (-zher), *n.* : مٹایا جانا ؛ چھلے ہوے حرفوں وغیرہ کا نشان -

**Erastian**, *a* & *n.* : اراس ٹوس کا پیرو ؛ مذہبی اقتدار کو دنیوی اِقتدار کا ماتحت سمجھنے والا -

**erastianism**, *n.* : مذکورۂ بالا عقیدہ -

**erastianize**, *v. t.* : مذہبی اقتدار کو دنیوی اقتدار کے ماتحت سمجھنا -

**Ere** (ar), *prep.* & *conj.* : (نظم میں اور قدیم) سے پہلے ؛ قبل ' قبل اس کے کہ -

*e. long* : بہت پہلے سے -

*erewhile* : اگلے زمانے میں ؛ آگے ؛ پہلے -

**Erebus** (e-), *n.* : ( یونانی دیو مالا ) زمین اور تحت الثریٰ کا درمیانی تاریک حصہ -

**Erect**, *a.* : سیدھا ؛ مستقیم ؛ اِستادہ ؛ کھڑا -

**erectly**, *adv.* : کھڑے ہوے ؛ استقامت سے ؛ اِستادگی سے -

**erectness**, *n.* : سیدھا کھڑے ہونا ؛ اِستادگی -

**Erect**, *v. t.* : کھڑا کرنا ؛ اُٹھانا ؛ تعمیر کرنا ؛ بڑھانا ( اشخاص کا ) ؛ قائم کرنا ( اصول و عقاید وغیرہ )

*e. into* : تنظیم کرنا ( نظام ؛ ادارے وغیرہ کی ) -

**Erectile**, *a.* : کھڑا ہونے کے قابل ؛ اِستادنی -

*e. tissue* (in animals). : (حیوانات کے) وہ پٹھے جو حالت جوش میں تن کر کھڑے ہوجاتے ہیں ؛ نسیج انتصابی -

**Erection**, *n.* : اِستادگی ؛ خیزش ؛ عمارت ؛ اُٹھان -

**Erector** *n.*: کھڑے ہونے والا شخص ؛ عضلہ وغیرہ ؛ ناصب -

**Eremite,** *n.*: راہب ؛ جوگی ؛ رشی ( خصوصاً تیسری صدی سے بعد والے مسیحی راہب ) -

**eremitic (al),** *aa.*: راہبانہ -

**Erethism,** *n.*: ( طب ) ( جسم کے کسی عضو یا نسیج میں ) غیر طبعی جوش یا اشتعال ؛ تہیج شدید ؛ ( مجازاً ) نفس کی یہ حالت -

**Erg, Ergon,** *n.*: ( طبیعیات ) ارگ ، یعنی کام کی وہ مقدار جو ایک گرام حجم پر کسی قوت کے ایک ثانیہ بھر وقت میں عمل کرنے سے ایک سنٹی میٹر رفتار پیدا کرتی ہے -

**Ergatocracy,** *n.*: مزدوروں کا راج ؛ مزدوروں کی حکومت -

**ergo,** *adv.*: اس لئے ؛ لہذا -

**Ergot (-ar),** *n.*: ایک روگ جو غلے میں کیڑا لگ جانے سے پیدا ہوتا ہے ؛ اناج روگ ؛ اس خراب غلے کا تخم جو دوا کے طور پر استعمال کرایا جاتا ہے -

**Ergotism,** *n.*: وہ مرض جو مذکورہ بالا خراب غلے کی آٹے کی روٹی کھانے سے پیدا ہوتا ہے -

**Erin (e-);**: آئرستان ( کا قدیم نام ) -

**Eristic,** *a. & n.*: فن مناظرہ -

**Ermine,** *n.*: گلہری کا سا ایک جانور جس کا سمور گرمیوں میں بھورا ، جاڑوں میں سفید رہتا ہے اور جو ججوں اور امرا کے لباس میں استعمال ہوتا ہے ( شاعری میں اسے معصومی اور پاکیزگی کی علامت قرار دیتے ہیں ) -

**ermined (-ind,)** *a.*: سفید جس پر کالے ٹپے ہوں -

**-ern,** *suf.*: لاحقہ ' *northern* وغیرہ میں -

**Erne,** *n.*: عقاب زرین ؛ عقاب بحری -

**Erode,** *v. t.*: ( تیزاب یا پانی کی دھار وغیرہ کا کسی شے کو ) صاف کرجانا ؛ کاٹ دینا ؛ کھاجانا -

*erosion(-zhn)* *n.*: کٹاو -

**erosive (-s-),** *a.*: کاٹنے والا ؛ کھاجانے والا ( زنگ وغیرہ ) -

**Erotic,** *a. & n.*: (۱) عاشقانہ ؛ پیارکا - (۲) عاشقانہ نظم -

**Erotomania,** *n.*: (طب) سودائے عشق ؛ جنون عشق -

**Err (er),** *v.i.*: غلطی کرنا ؛ (بیان وغیرہ میں) غلط ہونا ؛ خطا کرنا -

**Errand,** *n.*: (۱) قلیل مسافت جہاں نوکر پیغام لے کر جائے - (۲) قصد سفر ؛ غرض و غایت

*e.-boy*: پیادہ ؛ قاصد ؛ چھوکرا -

*run, go,* (on) *ee.*: پیغام لے جانا -

**Errant,** *a. & n.*: (۱) جہاں گرد ؛ جہاں نیاں جہان گشت - (۲) گمراہی ؛ کج روی -

**errancy,** *n.*: جہان گردی -

**Errantry,** *n.*: آوارگی ؛ سرگردانی ؛ جہاں گردی -

**Erratic,** *a.*: ڈانواں ڈول ؛ حرکت دو لابی رکھنے والا ؛ عادات ، خیالات وغیرہ میں غیر مستقل ؛ ( امراض ) ایک حصۂ جسم سے دوسرے میں منتقل ہونے والے -

*e. blocks*: – زمین کے متفرق تودے جو گردو پوشش کی تہوں سے الگ ہوں

**erratically,** *adv.*: متلون طور سے ؛ غیر مستقلانہ -

**Erratum,** *n.* (pl.-*ta*): چھاپے یا کتابت کی غلطی ؛ ( صیغۂ جمع ) غلط نامہ -

**Erroneous,** *a.*: غلط ؛ غیر صحیح ، مغالطے میں -

**erroneously,** *adv.*: غلطی سے -

**erroneousness,** *n.*: غلطی -

**Error,** *n.*: غلطی ؛ سہو ؛ فروگذاشت ؛ چوک ؛ خطا -

*e. of a planet*: سیارے کی حسابی اور مشاہدی جائے وقوع کے درمیان تفاوت -

*clerical e.*: سہو کاتب ؛ سہو کتابت -

*writ of e*: غلطی کی بناپر فیصلے میں ترمیم چاہنا -

**errorless,** *n.*: بے خطا ؛ معصوم -

**Erse,** *a & n.*: ہائی لینڈ والوں کی گیلیک بولی ؛ ( عامیانہ ) آئرستانی -

**Erst,** *adv.*, *erstwhile*: (قدیم) سابقاً ؛ پیشتر -

**Erubescent,** *a.*: شرم سے تمتمایا ہوا ، سرخ -

**Eructation,** *n.*: ڈکار لینا ؛ ( مجازاً ) کوہ آتش فشاں کا پھٹنا -

**Erudite,** *a.*: (۱) عالم متبحر ؛ فاضل (شخص) - (۲) عالمانہ ؛ فاضلانہ (تصنیف) -

**eruditely,** *adv.*: فاضلانہ یا متبحرانہ طور پر -

**errudition,** *n.*: فضل ؛ تبحر -

**Erupt,** *v. i.*: (کسی چیز کا) توڑ کر نکلنا ( جیسے کوہ آتش فشاں کا پھٹنا ، پھوڑے کا پھوٹ جانا یا دانت کا مسوڑھے کو کاٹ کر نکل آنا ) -

**Eruption,** *n.*: کوہ آتش فشاں کا پھٹنا ؛ مرض ، جنگ ، ہنسی ، جذبات وغیرہ کا اکبارگی پھوٹنا یا نکل پڑنا ؛ ( طب ) خارش پھنسی وغیرہ کا نکلنا ؛ (دانت) نکلنا -

**eruptional,** *a.*: جوالا مکھی کے پھٹنے سے متعلق -

**Eruptive,** *a.*: پھوٹ نکلنے والا ؛ توڑ نکلنے والا ؛ جو چیز جوالا مکھی کے آتش فشاں عمل سے پیدا ہو ( زمین وغیرہ ) -

**-- uptively,** *adv.*: پھٹنے کے انداز سے وغیرہ -

**eruptiveness, eruptivity,** *nn.*: پھٹ نکلنا -

**-ery, -ry,** *suf.*: لاحقہ جو معانی ذیل کے لیے آتا ہے :-

*archery, dupery*: حالت یا استعمال ؛ جیسے

*brewery, piggery, vinery*: مقام کار و بار یا پرورش ؛ جیسے

*drapery*: اسباب تجارت ؛ جیسے

*foolery*: طرز عمل ؛ جیسے

*poplry*: متعلقات و لوازم شے ؛ جیسے

**Erysielas,** *n.*: (مرض) سرخ بادہ ؛ حمرہ -

**Erythema,** *n.*: جلد پرسرخ دھبے پڑجانا -

**es-** ( = s or *-ce.*): قدیم لاحقہ ( حالت اضافی کا ) جو اب " متعلق فعل " کے معنے دیتا ہے ؛ جیسے *needs, once, ours* ( اور غلط قیاس کی بنا پر ) *nowadays, betimes, besides,* یا *against* میں -

**Escalade,** *n.*: دیوار پر سیڑھی لگا کر چڑھ جانا -

**Escalator,** *n.*: متحرک زینہ -

**Escallonia,** *n.*: جنوبی امریکا کی ایک پھول دار گھاس -

**Escallop**: دیکھو SCALLOP -

**Escapade,** *n.*: مفروری ؛ قید سے بھاگ نکلنا ؛ پابندی سے گریز -

**Escape,** *n.*: (۱) گریز ؛ مفر ؛ فرار - (۲) بال بال بچنا - (۳) ( گیس وغیرہ کا ) سانس سے نکلنا - (۴) باغ کے پودوں کا جنگلی ہوجانا -

*e. -pipe, -valve* : بھاپ یا پانی کے خارج کرنے کا نل یا کھل منفذ (ج) -

*e. -shaft* : حادثے کے وقت کان کنوں کے بچ کر نکل جانے کا راستہ -

**Escape**, *v. i. & t.* : (۱) نکل بھاگنا ؛ ( بھاپ ' پانی وغیرہ کا کسی طرف سے ) باھر نکل آنا - (۳) بچ نکلنا ؛ بچ جانا ؛ صاف بچ جانا ؛ نظر بچاجانا ؛ کافور هوجانا - (۴) ( کسی ناگوار امر کے کرنے سے ) بچنا - (۵) ( کسی شخص کی زبان سے کسی بات کا ) بے اختیار نکل جانا - (۶) یادسے جاتا رهنا -

**Escapement**, *n.* : (۱) مفر - (۲) گھڑی کا وہ پرزہ جو اُس کی باقاعدہ حرکت کو قائم رکھتا ھے -

**Escarp**, *n. & v. i.* : (اُ) کھائی کا ڈھال ؛ قدرتی ڈھال یا اُتار - (۲) ڈھال بنانا -

**escarpment**, *n.* : ڈھال ؛ ڈھال بنانا -

**-escent**, *suf.* : لاحقہ جو صفت کا فائدہ دیتا ھے -

**Eschalot** ( esh- ) : دیکھو SHALLOT -

**Eschatology** ( esk- ), *n.* : معاد کا عقیدہ ' مسائل معاد -

**eschatological**, *a.* : معادی ؛ معاد سے متعلق -

**Escheat** ( estsh- ), *n.* : ضبطی جائداد لاوارث بحق سرکار ؛ جائداد لاوارث ضبط شدہ بحق سرکار -

**Escheat**, *v. t. & i.* : ضبط کرلینا ؛ جائداد ضبط شدہ کسی کے حوالے کرنا ؛ ضبطی کے ذریعے سے قبضے میں آنا -

**Eschew** ( estshoo ), *v. t.* : پرهیز کرنا ؛ ( کسی عمل یا غذا سے ) باز رهنا ؛ بچنا ؛ ترک کرنا -

**Eschscholtzia** ( ishol- ) *n.* : زرد پھولوں کا ایک پودا -

*esclandre*, *n.* : فضیحت ؛ بد گوئی -

**Escort**, *n.* : بدرقہ ؛ دستۂ محافظین ؛ مشایعت یا حفاظت کی غرض سے سفر میں هم‌رکاب هونے والے -

**Escort**, *v. t.* : بدرقے کا کام دینا ؛ مشایعت یا حفاظت کی غرض سے سفر میں هم‌رکاب هونا -

**Escribe**, *v. t.* : (ریاضیات) جانبی‌دائرہ کھینچنا؛ دائرہ‌اس طرح کھینچنا کہ مثلث کے ایک ضلع کو باھر کی طرف سے مس کرے اور باقی دو ضلعوں کے بڑھائے ھوئے حصوں کو اندر کی طرف سے -

**Escritoire**, ( -twarr ), *n.* : لکھنے پڑھنے کی خانے دار میز -

**Esculent**, *a. & n.* : (۱) کھانے کے قابل ؛ خوردنی - (۲) شے خوردنی ؛ کھانے کی چیز -

**Escutcheon** ( -tshn ), *n.* : ڈھال جس پر هتیاروں کی تصویریں هوں ؛ جہاز کی پشت کا وسط جہاں اُس کا نام درج هوتا ھے -

*a blot on his e.* : عزت پر دھبا آنا -

**-ese**, *suf.* : لاحقہ جو صفت خاص کر نسبت وطن وغیرہ کے معنے دیتا ھے ؛ جیسے : *Japanese, Milanese* -

**Eskar**, *n.* : ( ارضیات ) آئرستان کے بعض دریائوں کی گھاٹیوں میں سنگ ریزوں کے تودے جن سے کسی زمانے کی برفانی چٹانوں کا پتا چلتا ھے -

**Eskimo, -quimau** ( -kimo ), *n.* ( pl. *-oes*, *-aux*, pr. -moz ) : شمالی امریکا کی ایک قدیم نسل کا شخص

**Esoteric**, *a.* : ( فلسفے یا اور علموں کے ایسے مسائل یا اصول ) جو خواص یا شاگردوں تک محدود رکھے جائیں ؛ مخفی ( اصول ' اسرار یا علم وغیرہ ) -

**esoterical** ( ly ), *adv.* : اسرار یا علم سینہ کے طور پر -

**Espagnolette** ( -anyolet), *n.* : فرانسیسی چٹخنی ( کھڑکی کی ) -

**Espalier**, *n.* : ٹٹی جس پر درختوں کی بیل چڑھائی جاتی ھے ؛ درخت جس کی بیل چڑھائی جائے -

**Esparto**, *n.* : ایک قسم کی گھاس جو هسپانیا سے کاغذ سازی کے لیے لائی گئی -

**Especial** ( -shl ), *a.* : خاص ؛ مخصوص ؛ استثنائی ؛ غیر معمولی -

**especially**, *adv.* : خصوصاً ؛ خاص کر -

**Esperanto**, *n* : ایک مصنوعی جگت بھاشا -

**Espial**, *n.* : جاسوسی ؛ جاسوسی کا کام -

*espieglerie*, *n.* : بدمعاشی ؛ شہد پن -

**Espionage** ( -ij, -ahzh ), *n.* : جاسوسی -

**Esplanade**, *n.* : (۱) مسطح میدان ؛ کھلا میدان جس پر لوگ چہل قدمی کے لیے جاتے هوں - (۲) مسطح رقبہ جو قلعے اور شہر کے درمیان واقع هو -

**Espousal** ( -zl ), *n.* : ( قدیم ) منگنی ؛ نسبت ؛ لگن ؛ ( مجازاً ) کسی معاملے کی حمایت یا وکالت -

**Espouse** ( -owz ), *v. t.* : ( مرد کا ) شادی کرنا ؛ ( عورت کو ) کسی کے ساتھ بیاہ دینا ؛ ( کسی اصول یا معاملے کی ) حمایت یا وکالت کرنا -

*espressivo* ( -evo ), *adv.* : ( موسیقی ) اظہار جذبات کے طور پر -

*esprit* ( espre ), *n.* : زندہ دلی ؛ شگفتگی -

*e. de corps* ( dekor) : اپنی جماعت کی عزت و فوائد کا خیال ؛ یک‌جہتی کی شان -

*e. fort* ( pr. for ) : آزاد خیال ؛ پختہ ارادے کا شخص -

**Espy**, *v. t.* : دور سے جھلک دیکھنا ؛ عیب ' رخنہ یا نقص نکالنا -

**-esque**, *suf.* : لاحقہ ' صفت کا فائدہ اور 'مثل ' مانند ' نما کے معنے دیتا ھے ؛ جیسے : *arabesque, Dantesque, burlesque* -

**Esquimau** : دیکھو ESKIMO -

**Esquire**, *n.* : جناب ؛ ایک تعظیمی لفظ جو شرفا اور معززین کے نام کے ساتھ لکھا جاتا ھے -

**Ess**, *n.* : حرف S کی شکل کی چیز -

**-ess**, *suf.* : لاحقہ ' تانیث کی علامت ؛ جیسے : *countess, governess* -

**-ess**, *suf.* : لاحقہ جو صفت پر داخل هو کر اُسے اسم کیفیت بنادیتا ھے ؛ جیسے : *duress, largess, riches* -

**Essay**, *n.* : (۱) کوشش - (۲) ( نثر میں مختصر ) مضمون ؛ مقالہ -

**essayist**, *n.* : مضمون نگار یا مقالہ نویس -

**Essay**, *v. t & i.* : ( کسی کام پر ) کسی کام کی کوشش کرنا ؛ هاتھ ڈالنا ؛ آزمانا ؛ تجربہ کرنا ؛ کسنا ؛ جانچنا -

**Essence**, *n.* : جوهر ؛ ذات ؛ ذات مطلق ؛ هستی قائم بالذات ؛ ماهیت ؛ ست -

**essenced**, *a.* : کشید کیا‌هوا ( عطر ' جوهر وغیرہ ) -

**Essene**, *n.* : ایک قدیم متصوفانہ یہودی فرقے کا رکن -

**Essential** ( -shl ), *a. & n.* : (۱) ذاتی ؛ اصلی ؛ لازمی -

(۲) اصلی اجزا -

*e. character* : لازمی خاصہ جو ایک نوع کو دوسرے انواع یا ایک جنس کو دوسرے اجناس سے مُمتاز کرے ۔

*e. harmony* : خاص لحن ؛ موسیقی آلے کے کسی پردے کی خصوصیت -

*e. oil* : (۱) اُڑجانے والا تیل - (۲) خاص مہک والا تیل - (۳) جز لازمی ؛ جز لاینفک -

*e. proposition* : قضیہ ' جو محکوم یا موضوع کے متعلق وہ حکم لگاتا ھے جو خود اُس کی تعریف میں داخل ھے -

**essentiality**, *n.* : اصلیت -

**essentially**, *adv.* : لازماً ؛ لازمی طور پر -

**-est**, *suf.* : لاحقہ ' تفضیل کُل کا فائدہ دیتا ھے یعنی " سب سے زیادہ " جیسے *eldest*, *quickliest* :

**Establish**, *v. t.* : (۱) ( حکومت یا کاروبار وغیرہ کو ) مستقل بنیاد پر قائم کرنا - (۲) ( کسی شخص کا کسی منصب وغیرہ پر ) جاگزیں ہونا - (۳) ( رواج ' عقیدے ' نظیر وغیرہ کو ) حتمی طور سے منوانا - (۴) کسی واقعے کو مُسلّم کرنا (۵) ( کلیسا کو ) قانوناً قومی حیثیت دینا -

**Establishment**, *n.* : (۱) عمل تقرر ؛ تمکّن ؛ ثبوت ؛ اِستقرار - (۲) عملہ ؛ محکمہ ؛ سررشتہ ؛ اِدارہ - (۳) کارخانہ ؛ نظام ؛ ( اپنی آشنا کے لیئے الگ ) اِنتظام خانہ داری ؛ جماجمایا کارخانہ -

*Church E.* : نظام کلیسا جو قانوناً تسلیم کرلیا گیا ھو -

*peace e.* : فوج کی تخفیف شدہ تعداد ' حالت امن میں -

*war e.* : فوج کی اضافہ شدہ تعداد ' جنگ کے زمانے میں -

**Establishmentarian**, *a. & n.* : کلیسائے مروجہ کے اصول کا ماننے والا یا طرفدار -

*estaminet*, *n.* : فرانسیسی قہوہ خانہ جہاں شراب وغیرہ بھی بکتی ھے -

**Estate**, *n.* : (۱) حکمران طبقہ ؛ جماعت حکمران - (۲) جائداد ؛ ریاست ؛ علاقہ ؛ اِملاک - (۳) کُل اِملاک اور اُس کا کاروبار - (۴) ( قدیم ) حال ؛ حالت ؛ کیفیت

*fourth e.* : اخبارات -

*personal e.* : جائداد منقولہ -

*real e.* : جائداد غیر منقولہ -

*the Three Es.* : ( انگلستان کی پارلیمنٹ میں ) (۱) پیشوایان مذھبی - (۲) لارڈز - (۳) نمایندگان عوام -

*third e.* : شرفائے فرانس ' قبل از اِنقلاب -

**estated**, *a.* : صاحب اِملاک -

**Esteem**, *n. & v. t.* : (۱) عزت کرنا - (۲) لحاظ کرنا - (۳) اچھی طرح رکھنا - (۴) عزت ؛ تعظیم ؛ اچھی راے -

**Ester**, *n.* : مُرکب جو الکحل اور ایسڈ کے اِنجماد سے بنتا ھے اور پانی کو خارج کردیتا ھے -

**Estimable**, *a.* : قابل توقیر ؛ لائق عزت -

**Estimate** ( -at ), *n.* : (۱) ( تعداد رقم وغیرہ ) تخمینہ ؛ اندازہ ؛ راے ؛ تخمینی مقدار - (۲) لاگت کا تخمینی نقشہ جو ٹھیکیدار کسی کام کے آغاز سے پہلے پیش کرتا ھے -

*the Es.* : سال آئندہ کے مصارف ملکی کا اندازہ جو ھر سال پارلیمنٹ کے رو برو پیش ہوتا ھے ؛ موازنہ ؛ بجٹ ؛ میزانیہ ؛ تبصرہ -

**Estimate**, *v.t.* : اندازہ لگانا ؛ تخمینہ کرنا ؛ انداز سے تعداد وغیرہ متعین کرنا ؛ راے قایم کرنا -

**estimative**, *a.* : اندازہ لگانے والی ( قوت یا صلاحیت ) -

**estimator**, *n.* : اندازہ لگانے والا ( شخص ) -

**Estimation**, *n.* : اندازہ ؛ راے -

*hold in e.* : وقعت ؛ عزت کرنا -

**Estival** & c. : دیکھو -AEST-

**Estop**, *v.t.*(-pp-) : ( قانون ) روکنا ؛ تمادی عارض کرنا -

**estoppage**, *n.* : تمادی -

**Estoppel**, *n.* : عذر مانع ؛ امر عارض ؛ ممانعت ایسے قول کی یا فعل سابق کے خلاف ھو

**Estrade**(-ahd), *n.* : چبوترا ؛ ڈیس -

**Estrange**, *v.t* : بیگانہ کرنا ؛ پرایا کرنا ؛ کھنچ جانا -

**estrangement**, *n.* : بیگانگی ؛ کشیدگی ؛ بعد -

**Estreat**, *v.t.* : ( قانون ) ( جرمانے ' ضمانت وغیرہ کی ) مسل نکلواکر مقدمہ دائر کرانے کی غرض سے اسے پھر عدالت کو واپس کرنا -

**Estuary**, *n.* : بڑے دریا کا دھانہ مدو جزر کے وقت -

**estuarine**, *a.* : دھانے کی ؛ دھانے میں جمع شدہ -

**Esurient**, *a.* : بھوکا ؛ محتاج ؛ حریص

**esurience**, **-ency**, *nn.* : حرص ؛ احتیاج -

**-et**, *suf.* : *bullet*, *hatchet*, *sonnet* : لاحقہ ' تصغیر کے لئے جیسے

**et**, **-ete**, *suf.* : لاحقہ جو فاعلیت کا فائدہ دیتا ھے ؛ جیسے *athlete*, *comet*, *exegete*, *poet* -

**Eta**, *n.* : یونانی حروف تہجی میں سے ایک حرف -

**Etacism** (a-), *n.* : یونانی " e " کا تلفظ مثل انگریزی " a " کے کرنا -

*etat -major*, *n.* : فوجی اسٹاف ؛ اسٹاف کا دفتر -

**Et cetera**, **Etcetera**, *phr. & n.*(pl. *-as*) ( etc. اور & c مخفف) وغیرہ -

**Etch**, *v.t. & i.* : تانبے یا دھات کے پترے پر کھودنا اور تیزاب چھڑک کر نقش و نگار بنانا یا تصویر کا عکس اُتارنا -

**Etching**, *n.* : (۱) مذکورۂ بالا عمل - (۲) ٹھپّا ؛ چھاپا -

*e.-needle* . سوئی جو اس کام میں لائی جاے -

**Eternal**, *a.* دائمی ؛ غیرفانی ؛ ابدی ؛ ازلی ؛ سرمدی ؛ ( روز مرہ ) ہر وقت ؛ پے در پے ؛ دوامی -

*e. city* . روما -

*e life* : . حیات ابدی ؛ حیات جاوید -

*e. punishment* : سزائے ابدی -

*the e. triangle* : دومرد اور ایک عورت یا برعکس -

*these e. biekerings* روز کی تو تو میں میں -

**etern(al)ize**, *vv.t* . ابدی بنانا

**eternally**, *adv.* : ھمیشہ ھمیشہ کے لئے -

**Eternity**, *n.* : دوام ؛ ھمیشگی ؛ خلود ؛ ابدیت ؛ بقاے دوام ؛ سرمدیت ؛ ( جمع ) حقائق ازلی ؛ زمان نا محدود یا ھمیشہ ھمیشہ ؛ حیات آیندہ

**Etesian**, *a.*, *e. winds* : ھوائیں جو بحر روم میں گرمیوں

میں چالیس‌دن تک شمال مغربی کی جانب سے چلتی ھیں -

**-eth,** *suf.* : دیکھو TH -

**Ether,** *n.* : صاف آسمان ؛ ( طبیعیات ) ایتھر؛ اثیر ؛(کیمیا) ایک رقیق بے رنگ شے جو الکحل پر ایسڈ کے عمل سے پیدا ہوتی ھے -

**Ethereal, -ial,** *a.* : ھوا کا سا ؛ ھلکا ؛ نہایت لطیف ؛اثیری -

*e. oil* : اثیری تیل ( متعدد بار کشیدہ ؛ نہایت لطیف تیل ) -

**ethereality, etherealization,** *nn.* : لطافت ؛ اثیریت -

**etherealize,** *v. t.* : لطیف یا ھلکا بنانا ؛ مادی کثافت دور کرنا ؛ روحانیت یا لطافت پیدا کرنا -

**ethereally,** *adv.* : روحانی طور پر ؛ نہایت لطیف طور پر -

**etherification,** *n.* : الکحل کا اثیر بنانا -

**etherify,** *v. t.* : اثیر بنانا -

**Etherize,** *v.t.* : (مریض کو) ایتھر کے اثر میں لانا ؛ اثیرانا -

**etherization,** *n.* : اثیرانے کا عمل -

**Ethic,** *a & n.* : (۱)اخلاقی - (۲) ( صیغۂ جمع ) اخلاقیات ؛ علم‌الاخلاق ؛ رسالۂ علم‌الاخلاق ؛ اصول اخلاق -

*e. dative* : وہ شخص جسے امر زیر بحث سے محض بالواسطہ تعلق ھو -

**ethical,** *a.* اخلاقی -

**ethically,** *adv.* : اصول اخلاق کے مطابق -

**ethicize** *v.t* : اخلاقیات پر بحث کرنا -

**Ethiopian(e-),** *a. & n.* : (۱) حبشی ؛ حبش کا باشندہ (۲) (۲) (علم‌الانسان ) نوع انسانی کی ایک نسل کا نام -

**Ethnic, -ical,** *aa.* : نسل سے یا علم‌الانسان سے متعلق ؛ مشرک؛ بت پرست -

**ethnically,** *vad.* : نسلی اعتبار سے -

**ethnicism,** *n.* : قدیم اقوام کے عقاید و توھمات -

**Ethnography,** *n.* : نسل انسانی کی مختلف شاخوں کا علم؛ علم الاقوام ؛ نسل انسان کی مختلف شاخوں کا علمی و اصولی بیان -

**ethnographer,** *n.* : علم الاقوام کا ماھر -

**ethnographic** (al), *aa.* : علم‌الاقوام سے متعلق -

**ethnographically,** *adv.* : علم‌الاقوام کی رو سے -

**Ethnology,** *n.* علم انسان ؛ مختلف انسانی نسلوں کے خصوصیات اور باھمی تعلقات کا علم -

**ethnologic (al)** *aa.* : علم‌الانسان سے متعلق -

**ethnologically,** *adv.* : علم‌الانسان کی رو سے -

**ethnologist,** *n* علم‌الانسان کا ماھر -

*et hoc genus omne* (لا:): علی‌ھذاالقیاس؛ وقس علی‌ھذا وغیرہ وغیرہ -

**Ethology,** *n* تشکیل سیرت کا علم -

**ethological,** *a.* تشکیل سیرت کے علم سے متعلق-

**Ethos,** *n.* کسی جماعت یا قوم یا نظام کی خصوصیات -

**Ethyl,** *n.* : الکحل ؛ اثیر اور ایسیٹک ایسڈ کی زمین

**-etic,** *suf.* : لاحقہ؛ فاعلیت کے معنے دیتا ھے ؛ جیسے -*ascetic,emetic* :

**Etiolate,** *v. t.* : ( پودے کو ) روشنی سے محروم کرکے پیلا کر دینا ؛ ( شخص کو ) بیمار صورت بنانا -

**etiolation,** *n.* : اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Etiology** دیکھو AETIOLOGY -

**Etiquette** (-ket), *n.* : آداب مجلس ؛ آداب و رسوم ؛ مراسم دربار ؛ آداب پیشہ ( خصوصاً طبی اور قانونی پیشوں میں ) -

**Etna,** *n.* : اسپرٹ جلا کر پانی گرم کرنے کا چھوٹا برتن -

**Eton** (e-), *n.*. *E. jacket* : لڑکوں کا چھوٹا کوٹ جو کولھوں تک آوے -

*E collar* : چوڑا سخت کالر -

*E. crop* : عورتوں کے کٹے ھوئے بال -

**Etruscan,** *a. & n.* : قدیم اٹروریا کا باشندہ -

*et seqq., sequentes, -tia* : ( کتابوں وغیرہ کے حوالوں میں ) فلاں صفحہ اور اس کے آگے -

**-ette,** *suf.* : (۱)لاحقہ؛ تصغیر کے لیے؛ جیسے:*-cigarette,etiquette* (۲) موجودہ تجارتی زبان میں " نقلی " یا " مصنوعی " معنے میں بھی آتا ھے ؛ جیسے : - *Brusselette, leatherette* -

**Etui** (-we), **Etwee,** *n.* : سوئی یا خلال وغیرہ رکھنے کی چھوٹی ڈبیا -

**Etymologize,** *v. t. & i.* : کسی لفظ کا اشتقاق وغیرہ بتانا ؛ علم اشتقاق کو تحصیل کرنا -

**Etymology,** *n.* : (۱) علم صرف - (۲) زباندانی کی شاخ جو الفاظ کی ساخت اور معنوں سے بحث کرتی ھے -

**etymologer, etymologist,** *nn.* : صرفی ؛ علم صرف کا ماھر -

**etymologic** (al), *aa.* : اشتقاقی ؛ صرفی -

**etymologically,** *adv.* : اشتقاقی طور پر -

**Etymon,** *n.* : اصل لفظ جس سے مشتقات بنے ھوں ؛ مادہ -

**Eu-** : ترکیبی جز بمعنی خوب -

**Eucalyptus,** *n.* : ایک قسم کا درخت جس کا عرق دوا کے طور پر استعمال ھوتا ھے ؛ ایوک لپ ٹس -

**Eucharis** (uk-), *n.* : جنوبی امریکا کا ایک پودا جس کے پھول سفید اور گھنٹی کی شکل کے ھوتے ھیں -

**Eucharist** (uk-), *n.* : مقدس عشاے ربانی ؛ متبرک اجزا خصوصاً روٹی -

**eucharistic** (al), *aa.* : عشاے ربانی سے متعلق -

**Euchlorine,** *n.* : کلورین اور آکسائیڈ آف کلورین کی مرکب گیس -

**Euchre** (-ker), *n., & v. t.* : (۱) تاش کا امریکی کھیل جو دو یا تین یا چار آدمی کھیلتے ھیں - (۲) شاطری سے مخالف کو زک دینا -

**Euclid,** *n.* : (۱) اقلیدس ( نام حکیم ) (۲) اس کی تصنیف کا نام - (۳) علم ھندسہ

**Euclidean,** *a.* : اقلیدسی ؛ ھندسہ داں -

**Eud (a) emonism,** *n.* : شاد کیشی ؛ وہ نظام اخلاقیات جس میں اعمال خیر کا معیار ان کا درجۂ مسرت افزائی ھے -

**eudemonist,** *n.* : شاد کیش -

**Eudiometer,** *n.* : آلہ جس سے معلوم ھوتا ھے کہ ھوا میں آکسیجن کس قدر شامل ھے ؛ آکسیجن پیما -

**eudiometric** (al), *aa.* : آکسیجن پیما سے متعلق -

**eudiometrically,** *adv.* : آکسیجن پیما کے ذریعے سے -

**eudiometry,** *n.* : آکسیجن پیمائی -

**Eugenic** (-j-), *a. & n.* : عمدہ نسل ( انسانی ) پیدا کرنے کے

متعلق ؛ ( صیغۂ جمع ) اِصلاح نسل کا علم ؛ نسلیّات (ج) -

**eugenist**, *n.* : علم اِصلاح نسل کا محقق -

**Euhemerism**, *n.* : اساطیر اور افسانوں کو تاریخی بنیاد پر قائم کرنے کا طریقہ -

**euhemerist**, *n.* : افسانوں کو تاریخی بنیاد پر قائم کرنے والا -

**euhemeristic**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**euhemerize**, *v. t.* : افسانوں کی تاریخی تاویل کرنا -

**Eulogize**, *v. t.* : مدح کرنا ، بڑھانا چڑھانا ( تقریر یا تحریر میں ) -

**eulogist**, *n.* : مادح ؛ مداح ؛ قصیدہ خواں -

**eulogistic**, *a.* : مادحانہ ؛ مداحانہ -

**eulogistically**, *adv.* : مدح کے طور پر -

**Eulogy**, *n.* : مدح ؛ ثنا ؛ مدحیہ قصیدہ -

**Eunuch(-uk)**, *n.* : خواجہ سرا ؛ زنانہ ؛ مخنث -

**Euonymus**, *n.* : ایک قسم کی جھاڑی

**Eupeptic**, *a.* : اچھا ہاضمہ رکھنے والا ؛ اچھے ہاضمے کے متعلق -

**Euphemism** (-fi-), *n.* : سخت مفہوم کو نرم الفاظ سے ادا کرنا ؛ کڑی بات کو ہلکی بولی میں کہہ جانا ؛ حسن تعبیر

**euphemistic**, *a.* : سخت مفہوم کی نا گواری کو کھو دینے والا ( لفظ یا عبارت ) -

**euphemistically**, *adv.* : لطف آفرینی سے -

**euphemize**, *v. t. & i.* : کڑی بات کو گوارا بنا دینا -

**Euphonium**, *n.* : ( موسیقی ) SAXHORN قسم کا ایک باجا -

**Euphony**, *n.* : خوشگوار آواز ؛ خوش آوازی ؛ سہولت تلفظ کی غرض سے تغیر اصوات ؛ ترخیم ؛ حسن صوت ؛ آواز کا شیریں پن -

**euphonic**, *a.* : خوش آوازی یا حسن صوت سے متعلق ؛ ترخیمی -

**euphonically**, *adv.* : حسن صوت کے طور پر -

**euphonious**, *a.* : کانوں کو خوشگوار معلوم ہونے والا ؛ سامعہ نواز -

**euphoniously**, *adv.* : سامعہ نوازی سے -

**euphonize**, *v.t.* : حسن صوت پیدا کرنا ؛ حسن صوت کی خاطر تغیر کرنا -

**Euphrasy**, *n.* : خوش مزاجی ؛ زندہ دلی -

**Euphuism**, *n.* : پرتکلف اور مصنوعی طرز تحریر ؛ اِنشائے مرصع ؛ صنعتگری ( تحریر یا تقریر میں ) -

**euphuist**, *n.* : مرصع نگار

**euphuistic**, *a.* : مرصع -

**euphuistically**, *adv.* : مرصع طور پر -

**Eurasian** (-shan), *a. & n.* : مخلوط النسل شخص جس کے والدین میں سے ایک مشرقی ہو ، ایک مغربی ؛ یوریشین -

**Eureka**, *int. & n.* : (۱) نعرۂ مسرت کسی شے کی دریافت کے وقت ، " میں نے پالیا " ؛ " مل گیا " - (۲) ایک تجارتی نام -

**Eurhythmic**, *a.* : ( تعمیر ) موزوں تناسب والا -

**eurhythmics**, *n.pl.* : جسمانی حرکات کی موزونیت خصوصاً حرکات کا وہ طریقہ جو موسیقی کے ساتھ سکھایا جاتا ہے -

**European**, *a. & n.* : (۱) یوروپین ؛ یورپی ؛ مغربی ؛ یورپ سے تعلق رکھنے والا - (۲) یورپ کا باشندہ -

*a E. reputation* : جس کا نام یورپ بھر میں مشہور ہو -

**Europeanism**, *n.* : مغربیت ؛ یوروپیت -

**Europeanization**, *n.* : مغربی بنانا -

**Europeanize**, *v. t.* : وضع قطع ، چال ڈھال میں یورپی طرز کی پیروی کرنا -

**Euterpe**, *n.* : (۱) راگ کی دیوی - (۲) تاڑ کے درختوں کی ایک صنف -

**Euterpean**, *a.* : موسیقی سے متعلق -

**Euthanasia** ( -z-, -s- ), *n.* : سہل اور بے ایذا موت ؛ خاص کر لا علاج اور تکلیف دہ امراض میں بالقصد ایسی موت کے اسباب مہیا کرنا -

**Evacuate**, *v. t.* : خارج کرنا ؛ خالی کرنا ( خصوصاً معدے یا اور کسی حصہ جسم کا ) ؛ چھوڑ دینا ( خصوصاً فوج کا کسی مقام کو ) ؛ فضلہ خارج کرنا ( نیز مجازاً ) -

**evacuant**, *a. & n.* : خالی کرنے والا -

**evacuation**, *n.* : تخلیہ -

**Evade**, *v. t.* : ٹال جانا ، بچ نکلنا ( زد ، حملے ، چوٹ ، چال وغیرہ سے ) ؛ بچا جانا ؛ پی جانا ؛ اڑا جانا -

**evadable**, *a.* : جس سے مفر ممکن ہو -

**Evaginate**, *v. t.* : ( عضویات ) ( نلکی نما اعضا کو ) اُلٹ دینا ؛ اندر کا حصہ باہر کر دینا -

**evagination**, *n.* : اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Evaluate**, *v. t.* : قیمت لگانا ؛ آنکنا ؛ تشخیص کرنا ؛ کوتنا ؛ اعداد کے ذریعے سے ظاہر کرنا -

**Evanesce** (-s), *v. i.* : اوجھل ہو جانا ؛ نمٹ جانا ؛ مٹ جانا ؛ محو ہو جانا -

**Evanescent**, *a.* : ( نقش ، صورت وغیرہ ) جلد مٹ نے والی ؛ ( ریاضی ) اقل -

**evanescence**, *n.* : فنا پذیری ؛ عارضی پن -

**evanescently**, *adv.* : عارضی طور پر -

**Evangel** (-j-), *n.* : ( قدیم ) اِنجیل ؛ اناجیل اربعہ میں سے کوئی ایک ؛ ( سیاسی ) عقیدہ یا اصول -

**Evangelic** ( al ), *aa. & nn.* : (۱) اِنجیلی ؛ مطابق تعلیم اِنجیل یا مسیحیت ؛ پرو تستنت عیسائیوں کے اس عقیدے کے مطابق کہ اِنجیل کا لب لباب یہ ہے کہ نجات کا انحصار عقیدے یا ایمان پر ہے نہ کہ اعمال صالحہ اور مراسم مذہبی پر - (۲) اِس عقیدے کا قائل -

**evangelicalism**, *n.* : عقیدۂ بالا -

**evangelically**, *adv.* : عقیدۂ بالا کی رو سے -

**Evangelism**, *n.* : اِشاعت اِنجیل ؛ تبلیغ اِنجیل ؛ عقیدۂ مذکورہ بالا -

**Evangelist**, *n.* : اناجیل اربعہ کے مولفین میں سے ایک ؛ مبلّغ اِنجیل ؛ وہ شخص جو مشنری نہ ہو اور تبلیغ کا کام بطور خود کرتا رہے -

**Evangelistic**, *a.* : چاروں مولفین اِنجیل کے متعلق ؛ مبلغین اِنجیل کے متعلق ؛ نیز بمعنی EVANGELICAL -

**Evangelize**, *v. t.* : اِنجیل کی تبلیغ کرنا ؛ مسیحیت کی

جانب لانا -

**evangelization,** *n.* : اشاعت مسیحیت -

**Evanish,** *v. i.* : غائب ہو جانا ؛ معدوم ہو جانا -

**evanishment,** *n.* : اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Evaporate,** *v. t. & i.* : تبخیر ؛ بخار بنا دینا ؛ سیالات کو بخارات میں تبدیل کر دینا ؛ بخار بن جانا ؛ بخار میں اُڑجانا ؛ رطوبت خارج کرنا -

**evaporable,** *a.* : جس میں بھاپ بننے کی صلاحیت ہو -

**evaporation,** *n.* : تبخیر -

**evaporative,** *a.* : بھاپ بن کر اُڑ جانے والا ؛ تبخیر سے متعلق -

**evaporator,** *n.* : بھاپ بنانے والا ( شخص یا آلہ ) -

**Evasion** (-zhn), *n.* : حیلہ حوالہ ؛ ٹالا بالا ؛ لیت و لعل ؛ حیلہ بازی ؛ ٹال مٹول -

**evasive** (-s-), *a.* : ٹالنے والا ؛ لیت و لعل کرنے والا -

**evasively,** *adv.* : ٹال مٹول یا حیلے حوالے سے ؛ ٹالنے کے طور پر -

**evasiveness,** *n.* : لیت و لعل -

**Eve,** *n.* : حوّا ؛ ماما حوّا

*daughter of E.* : عورت -

**Eve,** *n.* : کسی کلیسیائی تقریب یا کسی اور واقعے سے قبل کی شام ؛ ( کسی واقعے کے وقوع سے ) ذرا پیشتر ؛ ( قدیم ) شام ، وقت

*on the e. of an election* : عین انتخاب کے قریب ؛ عین انتخاب کے وقت -

**Evection,** *n.* : چاند کا اُتار چڑھاو ؛ چاند کے طول البلد میں عدم یکسانیت ؛ اعتسات قمر -

**Even,** *n.* : ( شاعری ) شام -

*evensong* : شام کی نماز کلیسیائے انگلستان کی -

*eventide* : شام -

**Even,** *a.* (-er, -est) : (۱) ہموار ؛ یکساں ؛ برابر ؛ مسطح ؛ ہم سطح - (۲) بلا رو رعایت ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ مساوی بلحاظ شمار یا مقدار - (۳) ( مزاج ) پرسکون ؛ غیر ملتہب ؛ جفت ( مقابل طاق ) -

*e.-handed justice* : بلا رو رعایت انصاف -

*be e. with* : بدلا لینا -

*of e. date.* : اُسی تاریخ کا ؛ ایک تاریخ کا -

**evenly,** *adv.* : ٹھیک ٹھیک ؛ سکون خاطر سے ؛ برابر ؛ یکساں طور پر -

**evenness,** *n.* : ہمواری ؛ یکسانی ؛ مسطح پن -

**Even,** *adv.* : بھی ؛ تک ؛ یہاں تک کہ ؛ حتیٰ کہ -

**Even,** *v. t.* : برابر یا ہموار کرنا ؛ مساوی سمجھنا

**Evening** (evn-), *n.* : شام -

**Event,** *n.* : واقعہ ؛ وقوع ؛ اہم واقعہ -

*at all ee.* : ہر حال میں ؛ بہرحال ؛ بہر صورت ؛ بہر تقدیر ؛ جو کچھ بھی ہو -

*double e.* : دو شرطوں کا ایک وقت میں ہونا -

**eventful,** *a.* : پُرآز واقعات ( اہم ) -

**eventless,** *a.* : خالی از واقعات ( غیر اہم ) -

**Eventual,** *a.* : شدنی ؛ بالآخر واقع ہونے والا ؛ آخری -

**eventually,** *adv.* : آخر کار -

**Eventuality,** *n.* : اِمکان ؛ اِمکان وقوع

**Eventuate,** *v. i.* : بالآخر واقع ہونا ؛ ( اچھا ، برا ) ثابت ہونا -

**Ever,** *adv.* : ہمیشہ ؛ دائماً ؛ متواتر ؛ کبھی -

*e. after, since* : جب سے -

*e. & anon* : کبھی کبھار -

*evermore* : ہمیشہ ؛ دائم -

*be as quick as e. you can* : جس قدر جلدی کر سکتے ہو کرو -

*better than e.* : ہمیشہ سے بہتر -

*for e. (& e., & a day)* : ہمیشہ کے لیے ؛ علی الدوام -

**Evergiade,** *n.* : اَمریکا کا ایک دلدلی علاقہ ؛ ( صیغہ جمع ) جنوبی فلوریڈا کا ایک دلدل -

**Evergreen,** *a. & n.* : سدا بہار ؛ جو ہمیشہ سرسبز و شاداب رہے ( نیز مجازاً ) -

**Everlasting,** *a. & n.* : (۱) دائمی ؛ ہمیشہ قائم رہنے والا ؛ لازوال - (۲) عرصے تک قائم رہنے والا - (۳) پودے خشک ہوجانے کے بعد بھی شکل و رنگ قائم رکھنے والے - (۴) ہمیشگی ؛ ابد -

**everlastingly,** *adv.* : ہمیشہ ہمیشہ -

**everlastingness,** *n.* : ہمیشگی ؛ دوام -

**Evert,** *v. t.* : ( عضویات ) ( عضو ) اندر سے باہر کی جانب اُلٹ دینا ؛ ( قدیم ) اِنقلاب ( حکومت ) -

**eversion,** *n.* : اُلٹ دینا ؛ اِنقلاب -

**Every** (evri), *a.* : ہر ؛ ہرایک ؛ کُل ؛ ایک ایک ؛ ہر ہر ؛ بالکل -

*e. bit as much* : بالکل اُتنا ہی -

*every body (else)* : ہر دوسرا ؛ ہر اور شخص -

*e. now & then, e. now & again* : بار بار ؛ گھڑی گھڑی ؛ ہرتھوڑی دیر کے بعد ؛ تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد -

*e. third day* : ہر تیسرے دن -

*e. three days* : ہرتین دن ( میں ایک بار ) -

*everyway* : ہر حیثیت سے ؛ ہر طرح ؛ بہ ہر طور -

*everywhere* : ہرجگہ ؛ ہر مقام پر ؛ ہر کہیں -

*(pace) is everything* : جو کچھ ہے بس ( رفتار ) ہی ہے -

**Evict,** *v. t.* : ( کاشتکار کو ) بے دخل کردینا ؛ قانونی چارہ جوئی سے بے دخل کرنا -

**eviction,** *n.* : بے دخلی ؛ تخلیہ -

**evictor,** *n.* : بےدخل کرنے والا -

**Evidence,** *n., & v. t.* : (۱) شہادت ؛ بداہت ؛ ( قانون ) شہادت ؛ گواہی - (۲) شہادت دینا ؛ تصدیق کرنا - (۳) علامت ، نشان ؛ ثبوت ، واقعات جو کسی نتیجے تک لے جائیں -

*in e.* : نمایاں ؛ ظاہر -

*internal e.* : اندرونی یا داخلی شہادت -

*external e.* : بیرونی یا خارجی شہادت ( قانون ) -

*call in e.* : بطور گواہ طلب کرنا ؛ شہادت میں طلب کرنا -

*cicumstantial e.* : شہادت واقعات متعلقہ ؛ قرائنی شہادت -

*presumptive e.* : شہادت بلحاظ قیاس -
*verbal e.* : زبانی شہادت -
*turn King's, Queen's e.* : شریک جرم کا سرکاری گواہ بن جانا -
**evidential** ( -shl ), **evidentiary** ( -sha- ), *aa.* : متعلق بہ شہادت -
**evidentially**, *adv.* : شہادت کے طور پر -
**Evident**, *a.* : ظاہر ؛ نمایاں ؛ بدیہی ؛ بین
**Evidently**, *adv.* : بہ ظاہر -
**Evil** ( evl) *a., n., & adv.* : (۱) برا ؛ بد ؛ خراب ؛ مضر ؛ نقصان رساں - (۲) گناہ ؛ برائی ؛ بدی ؛ معصیت - (۳) برائی ؛ سے ؛ بدی کے ساتھہ -
*e.-disposed* : مائل بہ بدی -
*e.-doer* : بدکار -
*e. entreat* : برا برتاو -
*e. eye* : بد نظر ؛ نظر بد -
*Aleppoe.=King's e.* : پھوڑوں کی ایک بیماری -
*an e. tongue* : زبان بد -
*of e. repute* : بدنام -
*speak e. of* : برائی کے ساتھہ ذکر کرنا -
*the E. one* : شیطان -
**evilly**, *adv.* : بدی سے -
**Evince**, *v. t.* : ظاہر کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ ثبوت دینا ؛ جتانا -
**evincive**, *a.* : جتانے والا ؛ ظاہر کرنے والا -
**Evirate**, *v. t.* : آختہ کرنا ؛ ( مجازاً ) اوصاف مردانگی سے معرا کرنا -
**eviration**, *n.* : آختہ کرنا ؛ نامرد بنانا -
**Eviscerate**, *v. t* : آنتیں وغیرہ نکال لینا ؛ ( کسی شے کو ) خالی کرنا -
**evisceration**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -
**Evoke**, *v. t.* : (۱) پکارنا - (۲) ( مردے کی روح کو مدد کے لیے ) بلانا ؛ حاضرات کرنا - (۳) ( جذبات ' قوی وغیرہ کو ) ابھارنا - (۴) عدالت اعلی کی جانب طلب کرنا -
**evocation**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -
**evocative**, *a* : ابھارنے والا ؛ اثر ڈالنے والا -
**evocatory**, *a.* : طلب کرنے والا ؛ حاضراتی وغیرہ -
**Evolute**, *a. & n. E. (curve)* : برپیچ -
**Evolution**, *n.* : (۱) کھلنا ؛ کھلنا - (۲) واقعات کا ظہور ترتیب کے ساتھہ - (۳) ( حرارت گیس وغیرہ کا ) اخراج ؛ نکلا - (۴) منحنی کا کھلنا - (۵) کون ؛ نشو ونما ؛ ارتقا - (۶) ( مقابل آفرینش ) مادہ کائنات میں مرکزیت پیدا ہو کر اجرام فلکی کا ظہور میں آنا - (۷) سپاہ اور جہازوں کی نقل و حرکت میں تغیر - (۷) رقص وغیرہ میں گردش کرنا -
**evolutional**, **evolutionary**, *aa.* : ارتقائی ؛ ارتقا سے متعلق -
**evolutionism**, *n.* : ارتقائیت ؛ اصول ارتقا -
**evolutionist**, *n.* : مسئلہ ارتقا کا قائل ؛ ارتقائی -
**evolutionistic**, *a.* : ارتقائی -

**Evolutive**, *a.* : ارتقا کی جانب مائل ؛ متعلق بہ ارتقا -
**Evolve**, *v. t. & i.* : پھیلانا ؛ کھولنا ؛ ترتیب کے ساتھہ لگانا ؛ (گرمی وغیرہ کو) خارج کرنا ؛ ( واقعات ' نظریات وغیرہ کا) استنباط ؛ نمو ؛ نشو و نما ہونا ( قدرتی طریقے سے ) -
**evolvement**, *n.* : نشو و نما ؛ نمو وغیرہ -
**Evulsion**, *n.* : زور سے کھینچنا یا نکالنا -
**Ewe** ( u ), *n.* : بھیڑی ؛ بھیڑ -
**one's** *e. lamb* : عزیز یا محبوب چیز -
**Ewer** ( u- ), *n.* : لوٹا ؛ پانی کا بلوریں قرابہ جو سونے کے کمرے میں رکھہ دیا جاتا ہے -
*ex, prep* : بمعنی خارج اور " میں سے " -
*Ex-, prep.* : بمعنی باہر ؛ سامنے ' تمام تر ' خارج ' سابق ؛ مثلاً *ex-chancellor* -
**Exacerbate**, *v. t.* : ( غصے ' مرض ' درد وغیرہ کو ) تیز کردینا ؛ بڑھا دینا ؛ ( کسی شخص کو) مشتعل کردینا -
**exacerbation**, *n.* : زیادتی ؛ تیزی ؛ اشتعال -
**Exact**, *a.* : ٹھیک ؛ قطعی ؛ درست ؛ صحیح ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ چھاتلا ؛ با قاعدہ -
*e. sciences* : علوم قطعیہ ؛ علوم یقینی -
**exactitude**, *n.* : صحت ؛ درستی -
**exactness**, *n.* : صحت ؛ چھاتلا ہونا -
**Exact**, *v. t.* : مصر ہونا ؛ فوراً طلب کرنا ؛ جبراً وصول کرنا -
**exactable**, *a.* : جس حد تک وصول کیا جاسکے -
**exacting**, *n.* : سخت گیر ؛ سخت ( اشخاص و اشیا ) -
**exactor**, *n.* : وصول کرنے والا -
**Exaction**, *n.* : اخذ ( زر ) مطالبہ زائد یا خلاف قانون ؛ استحصال بالجبر ؛ معمول سے زائد محصول یا خراج -
**Exactly**, *adv.* : بجا ؛ درست ؛ ٹھیک -
**Exaggerate** ( -aj- ), *v. t.* : مبالغہ کرنا ؛ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا ؛ نمک مرچ لگا کر بیان کرنا ؛ تصویر میں اصل کے کسی حصے کو ) حد سے بڑا دکھانا -
**exaggeratedly**, **exaggeratively**, *advv.* : مبالغے سے -
**exaggeration**, *n.* : مبالغہ ؛ غلو ؛ تعلی -
**exaggerative**, *a.* : مبالغہ آمیز -
**exaggerator**, *n.* : بڑھا چڑھا کر بیان کرنے والا ؛ دون کی لینے والا -
**Exalt** ( -aw- ), *v. t.* : بڑھانا ؛ بڑھانا چڑھانا ؛ بلند کرنا ؛ وقعت دینا ؛ وصف و ثنا کرنا ؛ ( رنگ وغیرہ کو ) تیز کرنا -
*e. to the skies* : آسمان پر چڑھانا ؛ تعریف کے پل باندھنا -
**Exaltation**, *n.* : بلندی ؛ ترفع ؛ سرفرازی ؛ عروج ؛ غایت انبساط ؛ وجد -
**Examination**, *n.* : امتحان ؛ جانچ ؛ ظاہر معائنہ -
*post-mortem e.* : لاش کا امتحان ( چیر پھاڑ کر ) -
**examinational**, *a.* : امتحانی ؛ امتحان سے متعلق ؛ امتحان پر مبنی -
**Examine**, *v. t. & i.* : امتحان لینا ؛ جانچنا ؛ جانچ کرنا ؛ تحقیقات کرنا ؛ تجسس کرنا ؛ پرتالنا ؛ پڑتال کرنا -
**examinant**, *n.* : ممتحن -
**examinatorial**, *a.* : ممتحنی ؛ ممتحن سے متعلق -

**examinee**, *n.* : امتحان دینے والا؛ جس کا امتحان لیا جائے -
**examiner**, *n.* : امتحان لینے والا؛ ممتحن؛ جانچنے والا؛ پر تالنے والا -
**Example**, *n.*, & *v. t.* : (۱) مثال؛ تمثیل: وہ واقعہ جس سے کلیے کی توضیح ہوتی ہو؛ مشق؛ نمونہ (صنعت، تصویر کشی وغیرہ)؛ عبرت؛ سبق؛ نظیر؛ نمونہ؛ مثال (قابل تقلید) - (۲) مثال دینا -
*beyond, without, e.* : بے نظیر؛ بے مثال -
*give, set, a good e.* : اچھی مثال قائم کرنا -
*make an e. of him* : کسی کو دوسروں کے لیے سبق (یا باعث عبرت) قرار دینا -
*take e. by* : (کسی کی) تقلید یا نقل کرنا -
**Examinate** ( -at ), *a.* : مردہ؛ بے جان؛ بے ہمت -
**Exarch** ( -k ), *n.* : (بیز نتینی حکومت کی اصطلاح) دور دراز صوبے کا حاکم؛ (کلیسائے مشرقی کی اصطلاح) پادری؛ نائب پادری -
**exarchate**, *n.* : منصب مذکور بالا -
**Exasperate**, *v. t.* : (مرض، درد وغیرہ کا حال) ابترکر دینا؛ غصہ دلانا؛ اشتعال دینا؛ برانگیختہ کرنا -
**exasperatingly**, *adv.* : اشتعال انگیز طور پر -
**exasperation**, *n.* : غصہ؛ اشتعال -
*ex cathedra*, *adv.* & *a.* : مستند؛ مستند طور پر -
**Excavate**, *v. t.* : خول کرنا؛ کھودنا؛ کھوکھلا کرنا؛ کھود کر نکالنا؛ کھود کر غار بنانا -
**excavation**, *n.* : کھدائی؛ احتفار -
**excavator**, *n.* : کھود کر نکالنے والا؛ محتفر؛ حافر -
**Exceed**, *v. t.* & *i.* : (حقوق یا حدود سے) تجاوز کرنا؛ متجاوز ہونا؛ بڑھ جانا؛ آگے نکل جانا؛ سبقت لے جانا؛ مبالغہ کرنا؛ غلو کرنا؛ کھانے پینے میں بے اعتدالی کرنا -
**exceeding**, *a.* & *adv.*, **exceedingly**, *adv.* : نہایت؛ بے حد -
**Excel**, *v. t.* & *i.* ( -ll- ) : بڑھ جانا؛ سبقت لے جانا؛ بازی لے جانا؛ شرف یا فضیلت رکھنا -
**Excellence**, *n.* : (۱) افضلیت؛ فضیلت؛ شرف؛ تفوق؛ برتری - (۲) وجہ شرف؛ بنائے افضلیت -
**Excellency**, *n.* (*His, Her, Your E.*) : سفیروں، گورنروں، اُن کی خواتین اور دیگر عہدہ داروں کا خطاب -
**Excellent**, *a.* : بہت ہی اچھا؛ نفیس؛ ممتاز؛ اعلیٰ؛ افضل؛ عمدہ؛ خوب -
**excellently**, *adv.* : بہت خوبی سے؛ بطریق احسن؛ بڑی نفاست سے -
**Excelsior**, *int.* & *n.* : (۱) اعلیٰ؛ ارفع؛ اتم - (۲) (امریکا میں) لکڑی کی ہلکی ہلکی چھپٹیاں (مشین میں ہوا کے روکنے کے لئے) -
**Except**, *v. t* & *i.* : مستثنیٰ کرنا؛ شمار سے کسی فرد کو الگ کردینا؛ اعتراض کرنا -
**exceptive**, *a.* : استثنائی
**Except, Excepting**, *prep.* & *conj.* : (۱) بجز؛ سوا؛ بلا استثنا - (۲) بجز؛ الّا؛ مگر یہ کہ -

**Exception**, *n.* : استثنا؛ مستثنیٰ -
*subject, liable, to e.* : قابل اعتراض؛ مورد اعتراض -
*take e. to* : اعتراض کرنا؛ گرفت کرنا -
*the e. proves the rule* : مستثنیات کا وجود کلیے کو ثابت کرتا ہے -
**exceptionable**, *a.* قابل استثنا -
**Exceptional**, *a.* : استثنائی؛ غیر معمولی؛ خصوصی
*e. advantages* : غیر معمولی فوائد -
**exceptionality**, *n.* : خصوصیت؛ مستثنیٰ ہونا
**exceptionally**, *adv.* : مستثنیٰ طور پر؛ غیر معمولی طور پر -
**Excerpt** ( or ikser- ) *n.* : کسی کتاب وغیرہ سے اقتباس؛ کسی علمی رسالے وغیرہ سے لیا ہوا کوئی مضمون جس کی الگ اشاعت کی گئی ہو -
**Excerpt**, *v. t.* : اقتباس کرنا؛ نکالنا؛ نقل کرنا -
**excerptible**, *a.* : قابل اقتباس -
**excerption**, *n.* : اقتباس -
**Excess**, *n.* : زیادتی؛ تجاوز؛ جائز حدود سے تجاوز؛ کھانے پینے یا مے نوشی میں بے اعتدالی؛ افزونی؛ بیشی؛ انتہا -
*e. fare on railway* : جس درجے کا ٹکٹ ہو اُس سے اونچے درجے میں یا جہاں تک کا ہو اُس کے آگے سفر کرنے کا زائد کرایہ -
*e. luggage* : زائد اسباب: جتنے سامان کی بلا محصول اجازت ہے اُس سے زائد سامان -
*e. profits duty* : وہ محصول جو دوران جنگ میں منافع پر لگایا جائے -
*in e. of* : (سے) زائد؛ (پر) مستزاد -
**excessive**, *a.* : بے حد؛ زیادہ؛ بے حساب؛ بے شمار -
**excessively**, *adv.* : بہت زیادہ؛ انتہا سے بڑھ کر -
**Exchange**, *n.* : مبادلہ؛ ادلا بدلا؛ (اسباب، اسیران جنگ، گھونسم گھونسا، گالی گلوچ کا فریقین کے درمیان) باہم دگر تبادلہ؛ معاوضہ؛ پلٹا؛ تبادلہ زر؛ جو شے معاوضے میں حاصل ہو؛ مہاجنی؛ ساہوکاری؛ ہنڈی؛ ہنڈی کا لین دین -
*e. is no robbery* : ناواجب تبادلے کے عذر کے موقع پر ہنسی میں کہتے ہیں "مبادلہ کیا ہے، چوری نہیں کی" یا "عوض معاوضہ گلہ ندارد" -
*bill of e.* ہنڈی
*course of e.* نرخ نامہ مبادلہ؛ بدلائی کا نرخ نامہ -
*par of e.* : مبادلہ مساوات؛ برابر سرابر -
*rate of e.* : شرح مبادلہ؛ بدلائی کا بھاو -
*stock -e.* : صرافہ؛ ساہوکارا -
**Exchange**, *v. t* & *i.* : مبادلہ کرنا؛ تبادلہ کرنا؛ ایک شے کے بدلے میں دوسری لینا دینا؛ (نگاہ، مارپیٹ، گالی گلوچ وغیرہ کا) ایک دوسرے کے مقابلے میں استعمال ہونا؛ معاوضہ کرنا؛ پلٹا کرنا؛ ادلا بدلی کرنا؛ دوسرے افسر سے تبادلہ منظور کرا کے (ایک جہاز سے دوسرے میں یا ایک پلٹن سے دوسری میں) میں جانا -
**Exchangeable**, *a* قابل تبادلہ؛ قابل مبادلہ -
*e. value* : قیمت جس کا اندازہ اُس اسباب کی مالیت سے کیا جائے جو کسی چیز کے بدلے میں لیا جائے

**exchangeability**, *n.*: استبدال -

**Exchequer**(-tsheker) *n.*: محکمۂ خزانہ ؛ خزانۂ عامرہ ؛ محکمہ جو سرکاری محاصل وصول کرانے اور جمع رکھنے کا مجاز ہوتا ھے -

*e. bill*: نوٹ یا ھنڈی جو پارلیمنٹ کے اقتدار سے مروج شرح سود کے مطابق ھوتی ھے -

*Chancellor of the e*: برطانیہ کا وزیر مال -

*Court of E.*: اگلے زمانے میں انگلستان کی ایک قانونی عدالت' جو بعد کو KING'S BENCH DIVISION میں ضم ھوگئی -

**Excise** (-z), *n.*, & *v. t.*: (۱) محصول سرکاری ؛ تہ بازاری ؛ مصنوعات ملکی پر محصول اندرون ملک میں فروخت یا تیاری سے پہلے چنگی - (۲) محصول لینا ؛ زائد جنگی وصول کرنا ؛ (نیز مجازاً) طاقت سے بڑھکر طلب کرنا یا کام لینا -

*exciseman*: محصول لینے والا ؛ داروغہ چنگی -

**exciable**, *a.*: قابل محصول -

**Excise** (-z), *v. t.*: (کسی عضو جسم یا کتاب کی عبارت کو) کاٹ دینا ؛ کتر لینا ؛ چاک کرنا -

**excision** (-izhn), *n.*: شق ؛ قطع ؛ قطع و برید ؛ کام تمام کردینا -

**Excite**, *v.t.*: (جذبات کو وغیرہ کو) بر انگیختہ کرنا ؛ تحریک کرنا ؛ اشتعال دینا ؛ مشتعل کرنا ؛ حرکت میں لانا ؛ بھڑکانا ؛ گرمانا ؛ اکسانا ؛ ابھارنا ؛ جوش دلانا ؛ (عکاسی) پلیٹ میں عکس قبول کرنے کی قابلیت پیدا کرنا ؛ (برقی) روچلانا ؛ کسی مادے میں حرکت پیدا کرنا -

**excitability**, *n.*: اشتعال پذیری ؛ قابل اشتعال -

**excitable, a.**: اشتعال پذیر -

**excitant**, *a & n.*: محرک ؛ (واقعہ یا دوا) جوش میں لانے والا -

**excitation**, *n.*: بر انگیختگی ؛ مشتعلی ؛ جوش آفرینی -

**excitative**, *a.*: جوش لانے والا ؛ محرک -

**excitatory**, *a.*: جوش میں لانے والا ؛ جوش یا اشتعال پیدا کیا ھوا -

**excitedly**, *adv.*: جوش سے ؛ گھبراھٹ سے ؛ اشتعال سے -

**excitment**, *n.*: اشتعال ؛ جوش ؛ گھبراھٹ ؛ کھلبلی -

**Exclaim**, *v. i. & t.*: پکار اٹھنا ؛ چیخنا (غصے درد وغیرہ سے) ؛ چلا اٹھنا -

*e. against*: با آواز بلند الزام لگانا -

**Exclamation**, *n.*: قل پکار ؛ ھانک پکار ؛ الفاظ جو بطور تعجائیہ استعمال کئے جائیں -

*note of e.*: علامت تعجائیہ ( ! ) -

**exclamatory**, *a.*: تعجائیہ سے متعلق ؛ تعجائی -

**Exclude**, *v. t.*: (کسی شخص یا شے کو کسی مقام' جماعت یا حق سے) خارج کر دینا ؛ نکال دینا ؛ باھر کر دینا ؛ مستثنیٰ کردینا -

**exclusion** (-zhn), *n.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں

**Exclusive** (-s). *a.*: نکال کر (کسی چیز سے) خارج یا مستثنیٰ ؛ منہا کر کے ؛ شامل نہ کر کے ؛ صرف خواص سے ربط ضبط کا خواھش مند ؛ مخصوص ؛ بلا شرکت غیرے -

**exclusively**, *adv.*: الا ؛ خارج کر کے ؛ مختص طور پر ؛ شامل نہ کر کے -

**exclusiveness** *n.*: خلوت پسندی ؛ الگ تھلگ رھنے کی خواھش -

**excluvisim**, *n.*: لاغیریت پسندی ؛ الگ کھوراپن -

**Excogitate** (-j-), *v.t.*: غور کرنا ؛ تدبیر نکالنا -

**excogitation**, *n.*: غور و فکر ؛ ادھیڑ بن -

**excogitative**, *a.*: غور فکر یا ادھیڑ بن کی صلاحیت رکھنے والا (قوائے انسانی کے لئے) -

**Excommunicate**, *v.t.*: (مذھبی) کسی شخص کو کلیسائی حقوق سے محروم کردینا ؛ حقہ پانی بند کر دینا ؛ ذات باھر کردینا -

**excommunication**, *n.*: اسم' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**excommunicative**, *a.*: ان حقوق سے محروم کرنے والی (چیز یا بات) -

**excommunicator**, *n.*: (شخص) ان حقوق سے محروم کرنے والا -

**excommunicatory**, *a.*: محرومیت حقوق بالا سے متعلق -

**Excoriate**, *v.t*: چمڑا ادھیڑنا ؛ کھال کھینچنا ؛ پوست کنی کرنا -

**excoriation**, *n.*: پوست کنی -

**Excrement**, *n.*: فضلہ ؛ گوبر ؛ غلیظ ؛ براز -

**excremental**, *a.*: فضلے سے متعلق ؛ فضلے کا -

**excrementitious**, *a.*: نکما ؛ بے کار (تلچھٹ وغیرہ) -

**Excrescence** *n.*: جسم حیوانی یا نباتی پر کسی غیر طبعی شے کا پیدا ھو جانا ؛ پھوڑا ؛ پھنسی ؛ زائدہ ؛ بد گوشت -

**excrescential**, *a.*: بد گوش کا سا ؛ زائد ؛ فضول ؛ حشو -

**Excrescent**, *a.*: غیر طبعی (اضافہ) ؛ زائد ؛ فضول ؛ حشو -

**Excreta**, *n.pl.*: جسم سے خارج شدہ غلاظتیں ؛ بول براز وغیرہ -

**Excrete** *v. t.*: (حیوانات و نباتات کا جسم سے غلیظ مادہ) باھر پھینکنا یا نکالنا ؛ فضلات جسم کو خارج کرنا -

**excretion**, *n.*: اخراج (غلاظت ؛ فضلہ) -

**excretive, excretory**, *aa.*: اخراج کرنے والا ؛ یا اخراج میں معاون -

**Excruciate** (-shi) *v.t*: شدید اذیت پہنچانا ؛ دکھ دینا ؛ دماغی اذیت پہنچانا -

**excruciatingly**, *adv.*: اذیت سے -

**excruciation** (-si-), *n.*: شدید ایذادھی -

**Exculpate**, *v. t.*: بری کرنا ؛ بے جرم و بے گناہ ٹھیرانا -

**exculpation**, *n.*: بریت ؛ براءت -

**exculpatory**, *a.*: معاون بریت (بیان' شہادت وغیرہ) -

**Excurrent**, *a.*: باھر کو بہتا ھوا ؛ قلب سے (شریانی خون) بہتا ھوا ؛ باھر نکلنے کا رستہ دینے والا ؛ باھر کو نکلا ھوا -

**Excurse**, *v. i.*: (شاذ) (۱) بھٹکنا - (۲) تفریح کے لیے جانا -

**excursive**, *a.*: تفریحی -

**excursively**. *adv.*: تفریح کے طور پر -

**excursiveness**, *n.*: سرگشتگی ؛ بھٹکنا -

**Excursion**, *n.*: سفر بہ نیت واپسی ؛ سیاحت ؛ سیر سپاٹا ؛ چند یار دوستوں کی سترگشت ؛ یورش ؛ چڑھائی ؛ دھاوا ؛ (ھیئت) راہ طبعی سے انحراف -

*e. train*: تفریحی ریل ؛ ریل جو تفریح کرنے والوں کے لیے مخصوص ھوتی ھے

**excursional**, *a.* : سیر سپاٹے کے متعلق –

**excursionary**, *a.* : سیر سپاٹا کرنے والا -

**excursionist**, *n.* : سیر سپاٹا کرنے والا ؛ ایکس کرشن ریل پر سفر کرنے والا –

**Excursus**, *n.* (pl. *-uses*) : کتاب کی کسی مجمل بات پر تفصیلی بحث عموماً تتمے یا ضمیمے میں -

**Excuse** ( -z ), *v. t.* : معاف کرنا ؛ عفو کرنا ؛ درگذر کرنا ؛ عذر معذرت کرنا ؛ براءت کے طور پر پیش کرنا ( کسی شخص یا فعل کا ) ؛ ( فرض سے ) سبک دوش کرنا –

**excusable**, *a.* : قابل معافی -

**excusably**, *adv.* : عذر کے طور پر -

**excusatory**, *a.* : عذر دارانہ ؛ معذرت کے ( الفاظ ' بیان وغیرہ ) -

**Excuse** ( -s ), *n.* : معافی ؛ معذرت ؛ وجہ معافی ؛ خدمت سے معافی چاھنے کی استدعا ؛ عذر براءت -

**Exeat**, *n.* : ( مدرسے وغیرہ سے ) غیر حاضری کی اجازت ' رخصت -

**Execrable**, *a.* : ملعون ؛ مردود ؛ قابل نفرت -

**execrably**, *adv.* : قابل نفرین طور پر -

**Execrate**, *v. t.* & *i.* : لعنت بھیجنا ؛ اظہار کراھت کرنا ؛ کوسنا ؛ سراپ دینا ؛ سرا پنا -

**execration**, *n.* : سراپ -

**execrative**, *a.* : پر از لعنت ؛ سراپ بھرا -

**execratory**, *a.* : لعنتی -

**Executant**, *n.* : (۱) تعمیل کرنے والا ؛ عمل میں لانے والا - (۲) گانے بجانے والا -

**Execute**, *v. t.* : (۱) تعمیل کرنا - (۲) ( قانونی سزا ' حکم وغیرہ کا ) نفاذ کرنا ؛ عمل میں لانا ؛ عمل در آمد کرنا ؛ بجا لانا - (۳) ( دستاویز وغیرہ کی ) قانونی تکمیل مہر ' دستخط وغیرہ کے ذریعے سے کرنا - (۴) از روے قانون کسی جائداد یا ملک کا دینا - (۵) فرض منصبی ادا کرنا - (۶) ( راگ ) ادا کرنا - (۷) پھانسی دینا ؛ گردن مارنا -

**executable**, *a.* : قابل نفاذ ؛ قابل تعمیل -

**Execution**, *n.* : (۱) کار روائی ؛ بجا آوری - (۲) تعمیل ؛ نفاذ ؛ اداءی - (۳) کمال فن موسیقی - (۴) ( اسلحہ کی ) قوت ھلاکت - (۵) قرقی ؛ ضبطی مال یا اسیری بہ علت عدم اداے قرض - (۶) پھانسی ؛ گردن ماری جانا –

**executioner**, *n.* : جلاّد -

**Executive**, *a.* & *n.* : (۱) انتظامی ؛ عاملانہ - (۲) حکومت کا صیغہ انتظامی جس کا تعلق قوانین تعزیرات وغیرہ کے نفاذ سے ھے -

**Executor**, *n.* : عامل ؛ تعمیل کنندہ ؛ وصی، جس کے سپرد وصیت نامے کی تعمیل ھو -

*literary e.* : وہ شخص جس کے سپرد مصنف کی غیر مطبوعہ تصانیف کی طبع و اشاعت ھو ؛ ادبی وصی -

**executorial**, *a.* : تعمیل وارنٹ کے متعلق ؛ عامل یا تعمیر کنندہ کے متعلق -

**executrix**, *n.* (pl. *-cutrices*) : ( مونث ) موصیہ -

**executorship**, *n.* : عامل کا منصب یا عھدہ -

**Exegesis** (-j-), *n.* : تفسیر ؛ تاویل -

**exegetic** ( al ), *aa.* : تفسیری ؛ تاویلی -

**exegetically**, *adv.* : تفسیراً تاویلاً -

**Exemplar**, *n.* : نمونہ ؛ اُسوہ ؛ مثال ؛ نظیر -

**Exemplary**, *a.* : قابل تقلید ؛ تمثیلی ؛ مثالی ؛ عبرت انگیز ؛ سبق آموز –

*e. damages* : گراں تاوان ( بغرض عبرت یا تنبیہ ) –

**exemplarily**, *adv.* : بطور عبرت یا تنبیہ ؛ بطور مثال -

**exemplariness**, *n.* : قابلیت : خوبی ( جو قابل تقلید ھو ) -

**Exemplify**, *v. t.* : مثال دینا ؛ کسی چیز کی مثال بننا ؛ ( دستاویز کی ) باضابطہ مصدقہ نقل مہر سرکاری کے ساتھ کرنا -

**exemplification**, *n.* : مثال سے توضیح کرنا -

**Exempt**, *a.* & *n.* : (۱) ( محصول ' کوتاھیوں وغیرہ سے ) پاک ؛ بری ؛ مستثنی - (۲) ( ٹیکس وغیرہ سے ) مستثنی – (۳) یومین گارڈ کے چار افسروں میں سے ایک --

**Exempt**, *v. t.* : پاک کرنا ؛ بری کرنا ؛ مستثنی کرنا -

**exemption**, *n.* استثنا –

**Exenterate**, *v. t.* : ( صرف مجازاً ) فضلے کو خارج کرنا –

**exenteration**, *n.* : اِخراج فضلہ –

**Exequatur**, *n.* : (۱) کسی حکومت کی طرف سے دوسری حکومت کے سفیر کا تسلیم کرنا - (۲) پوپ کے تحت بشپ کو دنیاوی اِقتدارات کا مجاز کرنا یا پوپ کے احکام کی اشاعت -

**Exequies** ( -kwiz ), *n.pl.* : رسوم تجہیز و تکفین -

**Exercise** ( -z ), *n.* : (۱) ( کسی عضو ' طاقت ' قوت یا حق کا ) استعمال - (۲) ( فرائض ' مراسم مذھبی ' فضایل وغیرہ کی ) عملد رآمد ؛ تمرین - (۳) کسرت ؛ ورزش - (۴) ( جمع ) قواعد ؛ فوجی قواعد - (۵) ( جسمانی ' ذھنی یا روحانی ) تربیت - (۶) ریاضت - (۷) علمی ڈگری کی تحصیل کے لیے زبانی امتحان ( بحث ) - (۸) سبق ؛ مشق -

**Exercise** ( -z ), *v. t.* & *i.* : (۱) ( قوت ' حق وغیرہ کا ) استعمال کرنا ؛ عمل میں لانا - (۲) مشق کرانا - (۳) سدھانا - (۴) ( کسی کی قوتوں پر ) بار ڈالنا (۵) پریشان کرنا یا ھونا ؛ دق کرنا یا ھونا - (۶) ( فرائض ) بجا لانا - (۷) ورزش کرنا ؛ کسرت کرنا -

**exercisable**, *a.* : مشق یا استعمال وغیرہ کے قابل -

**Exercitation**, *n.* : مشق ؛ تمرین ؛ ادبیات یا خطابیات کی مشق -

**Exergue** ( ekserg,ekzerg), *n.* : سکے یا تمغے کی پشت پر اصل تصویر کے نیچے چھٹی ھوئی جگہ یا وھاں پر کا کتبہ -

**exergual** ( -gl ) *a.* : متعلق فعل ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Exert**, *v. t.* : (۱) زور مارنا ؛ ؛ کوشش کرنا - (۲) ( اثر یا قوت سے ) کام لینا –

**exertion**, *n.* : کوشش ؛ سعی ؛ مشقت -

**Exeter Hall**, *n.* : اسٹرینڈ کی ایک عمارت جس میں مئی کے مہینے مذھبی یا اِمدادی جلسے ھوتے ھیں -

*exeunt*, *v.i.* : ( تھیٹر ) ( دو یا زائد ) ایکٹروں کا اسٹیج چھوڑنا -

*e. omnes*: سب ( ایکٹروں کا ) اسٹیج چھوڑنا -

**Exfoliate**, *v. i.*: (۱) ( هڈی ، جلد ، معدنیات وغیرہ کا ) چھلکا یا کھال اُتار نا ؛ پرت اُتار نا - (۲) ( درختوں کی ) چھال اتارنا -

**efoliation**, *n.*: اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Ehalation** ( ekza ), *n.*: (۱) تبخیر ؛ بھاپ ؛ سانس - (۲) کہر - (۳) باهر کا سانس ؛ منہ کی بھاپ ؛ بھپکا - (۴) غصے کی جھنجھلاہٹ -

**Exhale**, *v. t. & i.*: (۱) بخار بنانا ؛ اڑانا ؛ بھپکا چھوڑنا ؛ بخارات کا اُڑانا - (۲) بھپکا چھوٹنا - (۳) ( غصے ، جوش وغیرہ کو ) بھڑ بھڑیوں کی طرح سے نکال دینا - (۴) ( باهر کو ) سانس لینا ؛ حیوانی رطوبتوں کا نہایت خفیف مقدار میں شرائین میں هوکر ( ناک یا منہ سے ) باهر نکلنا -

**Exhaust** ( ikzaw- ) *n.*: ( انجن میں ) اُسطوانے کے اندر کی بھاپ کا کام پورا هوجانے کے بعد اُس کے نکال دینے کا رستہ ؛ ظرف کو هوا سے خالی کرنے کی ترکیب ؛ جزوی خلا پیدا کر کے هوا کی رو پیدا کرنے کا آلہ -

*e. pipe*: بھاپ نکاس نلی -

**Exhaust** (ikzaw-) *v. t.*: (۱) ( هوا وغیرہ کو ) کھینچ نکالنا - (۲) بالکل ختم کردینا ؛ سارے کا سارا کام میں لے آنا - (۳) (ظرف کو اُس کے ) مشمولات سے خالی کرلینا - (۴) ( کسی مسئلے کے متعلق ) جامع معلومات بهم پہنچانا - (۵) ( کسی شخص یا حکومت کو ) بالکل چوس لینا - (۶) تھکا نا ؛ تھکا ڈالنا -

**exhaustibility**, *n.*: ختم هو جانا ؛ خاتمہ -

**exhaustible** *a.*: ختم هو جانے والا -

**Exhaustion** ( -tshn ) *n.*: (۱) اِسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں - (۲) ناتوانی ؛ سلب قوت - (۳) تمام دوسری شقوں کو خارج کرکے ایک نتیجے تک پہنچنا -

**Exhaustive**, *a.*: محتوی ؛ مسئلے کا کوئی پہلو نہ چھوڑنے والا -

**exhaustively**, *adv.*: کامل طور سے ؛ جامع طور سے -

**exhaustiveness**, *n.*: جامع یا محتوی هونا -

**Exhibit** ( ikzi ), *n.*: کوئی دستاویز یا چیز جو عدالت میں پیش هو اور جس کا ذکر تحریری ثبوت میں کیا جاوے ؛ تحریر منسلکہ ؛ شے یا مجموعۂ اشیا جسے کوئی شخص یا کارخانہ کسی نمائش میں بھیجتا ھے ؛ نمود ؛ نمائش ؛ اظہار -

**Exhibit** ( ikzi- ) *v. t.*: دکھانا ؛ ظاهر کرنا ؛ ( ملاحظے میں ) پیش کرنا ؛ گزراننا ؛ نمائش کرنا -

**exhibitor**, *n.*: نمائش میں اپنی چیزیں رکھنے والا -

**exhibitory**, *a.*: چیز جو نمائش میں رکھی جاوے ؛ نمائشی -

**Exhibition**, *n.*: (۱) فنون لطیفہ کی نمائش - (۲) تعلیمی وظیفہ جو درسگاہ کے خزانے سے دیا جاوے -

*make an e. of himself*: اپنے کو دوسروں کی نظر میں مضحکہ بنانا -

*the Great E.*: لندن کی سب سے پہلی بڑی نمایش منعقدۂ ۱۸۵۱ ع -

**exhibitioner**, *n.*: وظیفہ یاب ( طالب علم ) -

**Exhilarate**(ikzi-),*v.t.*: شگفتہ کرنا ؛ فرحت بخشنا -

**exhilarant**, *a. & n.*: مفرح ؛ فرحت بخش -

**exhilaration**, *n.*: شگفتگی ؛ خوش وقتی -

**exhilarative**, *a.*: شگفتگی پیدا کرنے والی ( چیز ) -

**Exhort** ( ikzort ), *v. t.*: (۱) وعظ کہنا ؛ نصیحت کرنا ؛ پند دینا - (۲) کار خیر کی وکالت کرنا اور اُس پر آمادہ کرنا -

**exhortative, exhortatory**, *aa.*: نصیحت آمیز ؛ ناصحانہ -

**Exhortation**, *n.*: نصیحت ؛ وعظ ؛ پند -

**Exhume**, *v. t.*: ( مدفون کو ) کھود کر نکالنا ( نیز مجازاً ) -

**exhumation**, *n.*: اسم ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Exigence, -cy**, *nn.*: ضرورت اهم ؛ حالت شدید ؛ ناگہانی ضرورت -

**Exigent** ( -j- ), *a.*: ضروری ؛ اهم ؛ اشد -

*e. of*: طالب ؛ متوقع -

**Exigible** ( -j- ), *a.*: جس کا مطالبہ کیا جاوے ؛ قابل مطالبہ -

**Exiguous**, *a.*: قلیل ؛ خفیف -

**exiguity, exiguousness**, *nn.*: قلت ؛ خفت -

**Exile**, *n.*: دیس نکالا ؛ جلاوطنی ؛ دیس تیاگ ؛ بن باس -

**Exile**, *n.*: ( شخص ) جلا وطن ؛ دیس تیاگی ؛ بن باسی -

**Exile**, *v. t.*: شہربدر کرنا ؛ جلا وطن کرنا -

**Exilian**, *a.*: پرانے زمانے میں یہودیوں کی جلا وطنی اور ( بابل میں ) اسیری سے متعلق -

*post- e. a*: ( یہودیوں کی ) جلاوطنی کے بعد ( کے زمانے ) سے متعلق -

**exilic** *a.* = **exilian.**

**Exility**, *n.*: نزاکت ؛ پتلاپن ؛ تخفیف ؛ کم‌مایگی ؛ کمی -

**Exist**, *v. i.*: (۱) هونا ؛ موجود هونا ؛ وجود رکھنا ؛ هستی رکھنا - (۲) ( معیّن حالت میں ) موجود یا واقع هونا - (۳) زندہ رهنا -

**Existence**, *n.*: وجود ؛ هستی ؛ زندگی ؛ طرز زندگی ؛ شے موجود ؛ موجودات ؛ کائنات -

*a wretched, precarious, e.*: تلخ ؛ غیر مطمئن زندگی ؛ برشاخ آهو -

**existential**, *a.*: متعلق بہ وجود ؛ ( منطق ) متعلق بہ قضیہ -

**Existent**, *a.*: موجود ؛ واقعی -

**Exit**, *n.*: ایکٹر کا اسٹیج سے رخصت هونا ؛ موت ؛ روانگی ؛ باهر جانے کی آزادی ؛ اِخراج ؛ جانے کا راستہ -

*exit, v. i.*: ( تھیٹر ) اسٹیج سے رخصت هونا -

**Ex-libris**, *n.*: لیبل (چٹھی) کتاب کے اندر جس پر مالک کتاب کا نام درج هو -

**Exo-**: ترکیبی جز بمعنی باهر ؛ جیسے -

*exoderm*: جلد جرثومی کا بالائی پرت -

*exogamous*: اِزدواج خارجی کے متعلق -

*exogamy*: رواج جس کے مطابق مرد اپنے قبیلے کے باهر هی شادی کرسکتا ھے ؛ اِزدواج خارجی -

*exogen*: پودا جس کے ڈنٹھل کا نمو باهر کے ذخیرے پر هوتا ھے ؛ بر نموئی (ج)-

*exogenous*: بر نمو (ج) -

*exopathic*: مرض جو جسم سے باهر پیدا هو ؛ خارجی الاصل ( مرض ) -

*exophagous*: جو اپنے قبیلے والوں کو نہ کھائے ( مردم خور

انسان یا حیوان ) -

*exophagy*: اِسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

*exoplasm*: جوہر اولیٰ کا سب سے اُوپری پرت -

*exoskeleton*: ہڈی یا کھال کا باہری پرت کا ڈھانچا ( گھونگوں وغیرہ کا سخت خول ) -

*exosmosis*: اِخراج آلائش ( جسم کے کسی مسامدار حصے' جیسے ناک سے ) -

**Exodus**, *n.*: (۱) کوچ ؛ خروج - (۲) بنی اسرائیل کا کوچ مصر سے: ( توریت کی ) کتاب خروج

*ex officio* ( shio ), *adv. & a.*: بہ حیثیت عہدہ ؛ بہ لحاظ منصب -

**Exon**, *n.*: دیکھو EXEMPT -

**Exonerate**, *v. t.*: بری کرنا ؛ بے خطا ٹھیرانا ؛ ( خدمت سے ) سبکدوش کرنا -

**exoneration**, *n.*: براءت؛ سبکدوشی -

**exonerative**, *a.*: ذمہ داری میں تخفیف کرنے والا ( واقعہ وغیرہ ) -

**Exophthalmus**, -os, *n.*: آنکھ کے ڈھیلے کا باہر نکل آنا -

**exophthalmic**, *a.*: مذکورۂ بالا فعل سے متعلق -

**Exorbitant**, *a.*: بہت مہنگا ؛ نہایت گراں ؛ بے انداز ( قیمت ' مطالبات ' ہوس وغیرہ ) -

**exorbitance**, *n.*: مہنگا پن ؛ گرانی -

**exorbitantly**, *adv.*: گرانی سے -

**Exorcize**, *v. t.*: جھاڑ پھونک کرنا ؛ بھوت اُتارنا ؛ آسیب اُتارنا ؛ آسیب کے اثر سے پاک کرنا ( مقام وغیرہ ) -

**exorcism**, *n.*: جھاڑ پھونک -

**exorcist**, *n.*: جھاڑ پھونک کرنے والا -

**Exordium**, *n.* ( pl. *-iums, -ia* ): آغاز ؛ دیباچہ ؛ مقدمہ ؛ تمہید ( تقریر وغیرہ کی ) -

**exordial**, *a.*: تمہیدی -

**Exoteric**, *a. & n.*: ۱) ( عقائد ' مسائل ' تقریر وغیرہ ) عوام کے لیے قابل فہم - (۲) ( عام مریدین کا ) حلقہ - (۳) عام ؛ معمولی ؛ عام پسند - (۴) ( جمع ) اصول اور مسائل عامۃ الناس کے لیے -

**exoterical**, *a.*: صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**exoterically**, *adv.*: عوام کے فہم کے مطابق -

**Exotic**, *a. & n.*: ( پودے ' لفظ یا رسوم وغیرہ ) غیر ملک سے لائے ہوئے ؛ بدیسی ؛ پردیسی -

**Expand**, *v. t. & i.*: پھیلنا ؛ پھیلانا ؛ تشریح کرنا ؛ کھول کر بیان کرنا ؛ بڑا ہونا ؛ بڑھانا ؛ پُھلانا ؛ کھولنا ؛ کُشادہ کرنا ؛ وسعت دینا -

**expansibility**, *n.*: وسعت پذیری -

**expansible**, *a.*: وسعت پذیر -

**Expanse**, *n.*: وسیع رقبہ ؛ وسعت ؛ کُشادگی ؛ پھیلاو -

**Expansile**, *a.*: قابل توسیع -

**Expansion**, *n.*: وسعت ؛ پھیلاو ؛ کاروبار کا پھیلاو ؛ توسیع زر ؛ انجن کے بیان میں بھاپ کی زیادتی -

*triple-e. engine*: وہ انجن جس میں بھاپ تین تین بیلنوں میں ہو کر گزرتی ہے ؛ تیھاپا انجن (ج) -

**expansionist**, *n.*: ( معاشیات ) تجارت وغیرہ کی توسیع کا حامی -

**Expansive**, *a.*: پھیلنے والا ؛ پھیلنے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ وسیع ؛ حاوی -

**expansively**, *adv.*: وسیع طور پر -

**expansiveness**, *n.*: پھیلنے کی صلاحیت -

**expansivity**, *n.*: پھیلنے کی صلاحیت یا میلان -

**Exparte**, *adv. & a.*: ( قانون ) یک طرفہ -

*ex-p. statement*: بیان یک طرفہ ؛ اِکطرفا بیان -

**Expatiate** ( -shi- ), *v. i.*: ( کسی مسئلے پر تحریر یا تقریر کو ) طول دینا ؛ بے روک ٹوک گھومنا ' پھرنا ( نیز مجازاً ) -

**expatiation**, *n.*: پُرنویسی ؛ پُرگوئی ؛ مفصل نویسی -

**Expatiatory**, *a.*: پُر نویسی وغیرہ سے متعلق -

**Expatriate**, *v. t.*: (۱) جلا وطن کرنا - (۲) (*refl.*) ترک وطن کرنا - (۳) ( قانون بین‌الاقوام *refl.*) کسی مُلک کے حقوق شہریت سے دست بردار ہو جانا -

**expatriation**, *n.*: ترک وطن ؛ نقل وطن؛ حقوق شہریت سے دست برداری -

**Expect**, *v. t.*: توقع کرنا ؛ امید رکھنا ؛ انتظار کرنا ؛ ( روزمرہ ) سمجھنا؛ خیال کرنا -

**Expectancy**, *n.*: امید ؛ توقع ؛ حالت انتظار -

**Expectant**, *a. & n.*: (۱) متوقع ؛ منتظر ؛ امیدوار - (۲) متوقع ؛ امیدوارانہ ؛ منتظرانہ ؛ حالت کی معمولی رفتار کی رو سے کسی عہدے ' منصب وغیرہ کا متوقع ؛ ( قانون ) عود ترکہ کا متوقع ؛ وراثت پانے کا متوقع -

**expectantly**, *adv.*: متوقعانہ ؛ امیدوارانہ ؛ انتظار کرتے ہوئے -

**Expectation**, *n.*: توقع ؛ امید ؛ انتظار ؛ وجہ امید ؛ وہ چیز جس کا انتظار ہو ؛ ( جمع ) ترکہ ملنے کی توقعات ۔

*beyond e.*: توقع سے باہر ؛ توقع سے بڑھ کر -

*contrary to e.*: توقع کے خلاف ؛ خلاف توقع ؛ خلاف امید -

**Expectative**, *a.*: عودترکہ سے متعلق -

**Expectorant**, *a. & n.*: ( طب ) بلغم نکالنے والی دوا ؛ مخرج بلغم -

**Expectorate**, *v. t.*: کھنکھارنا ؛ کھنکار کر بلغم نکالنا ؛ تھوکنا -

**Expedient**, *a. & n.*: (۱) مناسب - (۲) قرین مصلحت ( گو عدل کے خلاف ہو ) - (۳) مناسب حال - (۴) مفید - (۵) تدبیر ؛ ترکیب ؛ چارۂ کار -

**expedience**, -ency, *nn.*: مصلحت؛ حکمت؛ مناسبت حال ؛ موزونی ۔

**expediential**, *a.*: مناسب ؛ قرین مصلحت -

**expediently**, *adv.*: مناسب طور پر ؛ مصلحت کی رو سے -

**Expedite**, *v.t.*: (کسی کار روائی کے کامیاب بنانے میں ) معین ہونا ؛ ( کام ) چلتا کرنا ؛ کام تکمیل کرنے کی کوشش کرنا -

**Expedition**, *n.*: (۱) مہم؛ معرکہ - (۲) بڑی یا بحری سفر جو کسی مخصوص مقصد کے لیے ہو - (۳) اشخاص یا بیڑے جو اس مقصد سے جائیں - (۴) تیزی ؛ مستعدی -

**expeditionary**, *a.*: مہم سے متعلق -

**expeditionist**, *n.* : مہم پر جانے والا ؛ سیل سپاٹے کے لئے جانے والا -

**Expeditious**, *a.* : پھرتیلا؛ مستعد؛ تیزرو؛ تیز کارروائی کے لئے موزوں -

**expeditiously**, *adv.* : مستعدی سے ؛ تیزی سے -

**expeditiousness**, *n.* : مستعدی -

**Expel**, *v. t.* (-ll-) : نکال باہر کرنا ؛ زور کر کے نکالنا ( مثلاً انسان کو کسی مقام سے یا گولی کو بندوق سے ) ؛ ( برادری، مدرسے وغیرہ سے ) خارج کر دینا -

**expellent**, *a.* : جلاب؛ مسہل ؛ مادے کو خارج کرنے والا -

**Expend**, *v. t.* : ( کسی چیز پر یا کسی کام میں روپیہ ' قوت ' توجہ ) صرف کرنا ؛ لگانا ؛ خرچ کرنا ؛ کھپانا ؛ اٹھانا ؛ (جہاز رانی ) بچی ہوئی رسی کا مستول سے لپٹ دینا -

**Expenditure**, (-tsher), *n.* : خرچ؛ صرف ؛ مصارف -

**Expense**, *n.* : خرچ ؛ لاگت ؛ ( صیغۂ جمع ) اخراجات ؛ مصارف -

*a laugh at his e.* : اُس پر ہنسی -

*at the e. of* : ( مجازاً) استخفاف کر کے ؛ تذلیل کر کے جیسے *you defend his veracity at the e. of his understanding* تم اس کی سچائی کی تعریف کر کے اس کی عقل کی تذلیل کرتے ہو-

**Expensive**, *a.* : خرچیلا؛ گراں ؛ پر مصارف ؛ قیمتی -

**expensively**, *adv.* : مسرفانہ طور پر -

**expensiveness**, *n.* : اسراف -

**Experience**, *n.* : تجربہ ؛ تجربہ کاری؛ آزمائش ؛ ( صیغۂ جمع ) واردات مذہب و تصوف -

**experienced**, *a.* : تجربہ کار -

**Experience**, *v. t.* : تجربہ کرنا؛ معلوم کرنا؛ محسوس کرنا؛ تجربے سے سیکھنا -

**Experiential**, *a.* : تجربی ؛ تجربے سے متعلق -

*e. philosophy* . فلسفہ جو معلومات انسانی کی بنیاد تجربے کو قرار دیتا ھے ؛ فلسفۂ تجربی -

**experientialism**, *n.* : تجربیت -

**experientialist**, *n.* : قائل تجربیت؛ مسلک تجربیت کا معتقد -

**experientially**, *adv.* : تجربے سے -

**Experiment** (-ment), *n.* : (۱) تجربہ ؛ آزمائش ؛ امتحان - (۲) اختبار -

**Expriment**, *v. i.* : تجربہ کرنا ؛ آزمائش کرنا -

**exprimentation**, *n.* : تجربہ کرنا -

**Exprimental** *a.* : تجربی اختباری ؛ جو تجربے پر مبنی ھو نہ کہ نقل و روایت یا قیاس پر ؛ امتحانی تجربیت -

*e philosophy* تجربی ( یا اختباری ) فلسفہ -

**experimentia**, *n.* : اختباریت -

**experimentalist**, *n.* : اختباریت کا ماننے والا -

**experimentalize** *v. t.* : آزمایش کرنا ؛ تجربہ کرنا -

**experimentally**, *adv.* : آزمائش یا اختبار کی رو سے -

**Expert** *a. & n.* : ماہر ؛ ماہر فن؛ خصوصی ؛ استاد؛ مبصر ؛ حاذق -

*experto crede* (-i) : اس پر اعتماد کرو جس نے تجربہ کیا ھے ؛ " پیش طبیب مرو ' پیش تجربہ کار برو " -

**Expeiate**, *v.t.* : کفارہ دینا ؛ تلافی کرنا ؛ ھرجانہ دینا -

**expiable**, *a.* : قابل کفارہ ؛ تلافی پذیر -

**expiation**, *n.* : تلافی؛ کفارہ -

**expiator**, *n.* کفارہ دینے والا -

**expiatory**, *a.* : تلافی کرنے والا ؛ کفارہ دینے والا (غیر کے لئے)-

**Expiration** (per-), *n.* : سانس کا نکل جانا ؛ خاتمہ ( مدت' معاھدے وغیرہ کا ) -

**Expire**, *v. t. & i.* : صرف سانس چھوڑنا ؛ ( آگ) بجھ جانا ؛ ھوجانا ؛ دم نکل جانا ؛ فوت ھوجانا ؛ ( مدت ) ختم ھوجانا ؛ تمادی عارض ھونا ؛ میعاد منقضی ھوجانا ؛ ھو چکنا -

**expiratory**, *a.* : تنفسی ؛ متعلق بہ تنفس ؛ تنفسی نبرہ ( ACCENT ) -

**Expiry**, *n.* : اختتام ( مدت ' معاھدے وغیرہ کا ) ؛ انقضا -

**Episcate**, *v. t.* : ڈھونڈھ نکالنا ؛ تفتیش و تحقیق کر کے نکالنا -

**Explain**, *v. t.* : سمجھانا؛ توضیح کرنا ؛ جواب دھی کرنا ؛ حل کرنا -

*e. away* : تاویل کردینا ؛ کچھ وجہ بیان کردینا -

*e. oneself* : اپنے مافی الضمیر کو صاف صاف بیان کرنا ؛ اپنے طرز عمل کے دلایل و وجوہ کی تشریح کرنا -

**Explainable**, *a.* : قابل توجیہ -

**Explanation**, *n.* : وجہ موجہ ؛ تصفیہ ؛ تشریح ؛ جواب ( بہ غرض توضیح و رفع غلط فہمی ) -

**Explanatory**, *a.* : تشریحی؛ توضیحی؛ تمثیلی -

**explanatorily**, *adv.* : تشریحی طور پر -

**Expletive** (or ekspli-) *a. & n.* : (۱) حشو ؛ بھرتی کا ؛ بھرتی کے لئے - (۲) غیر ضروری یا فجائیہ قسم کے لفظ جو حسن بیان کے لیے استعمال کیے جاتے ھیں -

**Explicate**, *v.t.* : ( کسی اصول یا مسئلے کی ) بتدریج تکمیل کرنا ؛ پھیلانا ؛ مرتب کرنا ؛ ( قدیم ) توضیح کرنا -

**explicable**, *a.* : قابل توضیح -

**explication**, *n.* : تدریجی تکمیل -

**explicative, explicatory**, *aa.* : توضیحی -

*explicit*, *v.i.* : تمت تمام شد ( کتاب ) -

**Explicit**, *a.* : صریح؛ قطعی ؛ واضح ؛ مفصل ؛ مشرح؛ ( شخص ) صاف گو ؛ کھرا -

*e. faith* : ایمان مفصل -

**Explicitly**, *adv.* : صریحاً ؛ واضح طور سے -

**expliciteness**, *n.* : وضاحت ؛ صراحت -

**Explode**, *v t. & i.* : ( مغالطے ' نظریے ' استدلال وغیرہ کی ) پردہ دری کرنا ؛ بھک سے اڑجانا ؛ پھوٹنا ؛ پھٹنا ؛ بھک سے اڑا دینا -

**Exploit**, *n.* : کارنمایاں ؛ کارنامہ ؛ مہم ؛ معرکہ -

**Exploit**, *v. t.* : کام لینا؛ کام میں لانا ؛ کام نکالنا -

**exploitable**, *a.* : کام لینے یا کام میں لانے کے قابل ؛ استفادے کے قابل -

**exploitage**, *n.* : معادن وغیرہ کا کام فائدے سے چلانا -

**exploitation**, *n.* : فائدہ یا نفع اٹھانا -

**Explore**, *v.t.* : ( غیر معلوم خطے وغیرہ کی ) چھان بین کرنا ؛ کھوج لگانا ؛ ( طب ) استقصاء ؛ چھان مارنا ؛ ( زخم وغیرہ کو ) ھاتھ سے ٹٹولنا -

**exploration**, *n.* : تحقیق و تفتیش ؛ کھوج -

**explorative, exploratory**, *aa.* : تفتیش و تلاش سے متعلق -

**explorer**, *n.* : کسی خطہ ملک وغیرہ کا کھوج لگانے والا -

**Explosion** (-zhn), *n.*: (۱) دھماکا ؛ بھڑاکا ؛ تڑاقا ؛ زور کی آواز کے ساتھ پھوٹنا یا چھوٹنا - (۲) (غصے وغیرہ کا) بھڑک اُٹھنا -

**Explosive** (-s-), *a.* & *n.*: (۱) بھک سے اُڑجانے والا ؛ تڑقنے والا (مادہ وغیرہ) - (۲) تلفظ میں سانس کے ایک دم رکنے سے جو اصوات پیدا ہوتی ہیں جیسے g.p. p, k. -

*high e.* : بھک سے اُڑجانے والی چیزوں کی وہ قسمیں جو گولے وغیرہ میں بہت زور سے پھٹتی ہیں -

**explosively**, *adv.* : دھماکے سے -

**explosiveness**, *n.* : دھماکا پن -

**Exponent**, *a.* & *n.* : شارح ؛ بیان کنندہ ؛ (الجبرا) قوت نما ؛ ترجمان (موسیقی) ؛ نمونہ ؛ نمائندہ -

**exponential**, *a.* : توضیحی

**Export**, *v. t.* : (مال) غیر ممالک کو بھیجنا ؛ دساور چڑھانا (غیر ممالک کو) -

**exportable**, *a.* : قابل برآمد ؛ برآمدنی -

**exportation**, *n.* : برآمدگی ؛ برآمد -

**Export**, *n.* : (۱) مال برآمد ؛ دساور - (۲) (جمع) اشیاے برآمد - (۳) نکاسی ؛ برآمدگی -

*e. duty* : محصول برآمد -

**Expose** (-z), *v. t.* : (خصوصاً دھوپ یہ مینھہ میں) ڈال دینا یا پڑا رکھنا ؛ (خطرے میں) ڈالنا ؛ (عکاسی) پلیٹ کو روشنی پہنچانا ؛ (بچے کو) نکال باہر کرنا ؛ قسمت پر چھوڑ دینا ؛ شیر خوار کو پھینک دینا ؛ ظاہر کرنا ؛ کھولنا ؛ کھول کر رکھنا ؛ نمائش کرنا ؛ فروخت کے لیے پیش کرنا ؛ (مشرق) رویہ (مغرب) رویہ وغیرہ ہونا ؛ (راز) فاش کر دینا ؛ پردہ دری کرنا -

*expose* (-za), *n.* : اظہار واقعات ؛ بیان جس سے چھپی ہوئی باتیں معلوم ہوں -

**Exposition**, *n.* : بیان ؛ تشریح ؛ تفسیر ؛ اظہار ؛ نمائش ؛ دکھاوا -

**Expositive**, *a.* : بیانیہ ؛ تشریحی -

**expositor**, *n.* : شارح -

**expository**, *a.* : تشریحی ؛ توضیحی -

*ex post facto*, *a.* : (قانون) اپنے نفاذ سے پہلے کے امور پر اثر ڈالنے والا -

*e. p. f. law* : قانون جو اپنے وضع ہونے سے پہلے کے معاملات یہ قضایا پر بھی چلے -

**Expostulate**, *v. i.* : (دوستانہ طور پر) متنبہ کرنا ؛ دوستانہ شکوہ شکایت کرنا یا اِلزام دینا ؛ (کسی شخص سے کسی معاملے میں) ردو بدل کرنا -

**expostulation**, *n.* : افہام ؛ تفہیم ؛ ہمدردانہ گلہ شکوہ ؛ تنبیہ -

**expostulatory**, *a.* : شکایت آمیز -

**Exposure** (-zher), *n.* : (۱) (ہوا ، سردی ، گرمی یا خطرے کے سامنے) کھلا ہوا رہنا - (۲) بچے کو باہر پھینک دینا - (۳) بکاؤ مال کی نمائش - (۴) فریب کاری کی پردہ دری - (۵) (فلکیات) ربع فلکی -

*southern e.* : جنوبی ربع فلکی -

**Expound** (-ow-) *v. t.* : (۱) بیان کرنا ؛ شرح کرنا ؛ تفصیل کرنا - (۲) (کلام ربانی کی) تفسیر کرنا -

**Express**, *a.*, *adv.*, & *n.* : (۱) ٹھیک ٹھیک ؛ مشابہ ؛ ہوبہو - (۲) بین ؛ صریح ؛ قطعی ؛ خاص ؛ مخصوص ؛ بالخصوص - (۳) تیزی سے ، کسی قاصد یا ریل سے (بھیجنا) ؛ بین طور پر ؛ صریحاً - (۴) اِکسپرس گاڑی ؛ قاصد خاص ؛ رائفل -

*e. bullet* : وہ گولی جو اِکسپرس رائفل میں کام آئے -

*e. delivery* : وہ ڈاک جو خاص ہرکارے کے ذریعے سے بھیجی جائے -

*e. rifle* : وہ رائفل جس کا توڑ بہت دور کا ہو -

*e. train* : تیز گاڑی جو درمیانی اسٹیشن چھوڑ جائے ؛ " طوفان میل "

**Express**, *v. t.* : پیلنا ؛ (کسی چیز کا رس آیے) دبا کر نکالنا ؛ نچوڑنا ؛ بھینچنا ؛ نکالنا ؛ اگلنا ؛ (ریاضی) علامات کے ذریعے سے ظاہر کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ دلالت کرنا ؛ ادا کرنا ؛ اظہار مطلب کرنا -

**expressible**, *a.* : قابل اظہار ؛ کہنے کے قابل -

**Expression**, *n.* : (۱) الفاظ - (۲) اسلوب بیان - (۳) فقرہ - (۴) بشرہ ؛ صورت - (۵) لہجہ ؛ (فنون لطیفہ) کسی خصوصیت کے اظہار کا ڈھنگ ؛ وضع - (۶) اظہار ؛ اِنشا - (۷) نچوڑ - (۸) بیان ؛ محاورہ - (۹) (الجبرا) علامات کا مجموعہ جو کسی مقدار کو ظاہر کرے - (۱۰) باجے کو اس طرح بجانا کہ راگ کی تہ میں جو جذبات ہیں وہ ظاہر ہوجائیں -

*e.-mark* : موسیقی کی علامت -

*e.-stop* : (ہارمونیم) وقفہ جس کی وجہ سے سُر بدل جاتا ھے -

**expressionist**, *n.* : (فنون لطیفہ) صناع جس کے پیش نظر باطنی خصوصیات کا اظہار ہو ؛ باطن نگار صناع -

**expressionless** *a.* : مبہم ؛ بے کیف ؛ جس کے چہرے سے کچھ ظاہر نہ ہوتا ہو -

**Expressional**, *a.* : (۱) (زبان) اسلوبی - (۲) بشرے کا - (۳) باطن نگارانہ

**Expressive**, *a.* : مظہر ؛ پرمعنی ؛ دلالت کرنے والا ؛ دال -

**expressively**, *adv.* : ظاہر طور پر ؛ پرمعنی طور پر ؛ بلیغ انداز سے

**expressiveness**, *n.* : بیانی یا اظہاری صلاحیت ؛ معنویت -

**Exprobation**, *n.* : ملامت آمیز الفاظ ؛ ملامت

**Expropriate**, *v. t.* : (جائداد وغیرہ سے) بے دخل کرنا ؛ مال و اسباب غصب کرلینا ؛ ضبط کرلینا ؛ کسی چیز پر قابض ہوجانا -

**expropriation**, *n.* : غصب ؛ ضبطی ؛ قبضہ -

**Expulsion**, *n.* : اخراج ؛ خارج کرنا -

**expulsive**, *a.* & *n.* : مخرج ؛ دافع (ادویہ وغیرہ) -

**Expunge** (-j), *v. t.* : محو کردینا ؛ مٹادینا ؛ نکال ڈالنا ؛ خارج کر دینا ؛ قلم زد کر دینا -

**expunction**, *n.* : مٹانا ؛ خارج کرنا ؛ قلم زد کرنا -

**Expurgate**, *v. t.* : (کتاب وغیرہ کو) قابل اعتراض عبارتوں اور دھبوں سے پاک کر دینا ؛ تخریج کرنا -

**expurgation**, *n.* : تخریج -

**expurgator**, *n.* : خارج کرنے والا ؛ پاک صاف کرنے والا –

**expurgatorial**, *a.* : محو کرنے والا ؛ خارج کرنے والا –

**expurgatory**, *a.* : تخریبی –

**Exquisite** (-zit), *a. & n.* : (۱) نفیس؛ نہایت عمدہ ؛ خوشنما ؛ انتہائی (حظ یا کرب) ؛ نازک (احساس) - (۲) چھیلا ؛ البیلا ؛ بانکا ؛ رنگیلا ؛ چھبیلی -

**exquisitely**, *adv.* : نزاکت سے ؛ نفاست سے -

**exquisiteness**, *n.* : نفاست ؛ نزاکت وغیرہ -

**Exsanguinate**, *v. t.* : لہو لینا ؛ خون کا اِخراج -

**Exsanguine**, *a.* : بے خون ؛ جس میں خون نہ ہو -

**Exscind**, *v. t.* : قطع کرنا -

**Exsert**, *v. t.* : باہر نکالنا -

**Ex-service**, *a.* : شخص جو جنگ (خاص کر یورپ کی گذشتہ جنگ عظیم) میں شریک تھا -

**Exsiccate**, *v. t.* : خشک کردینا ؛ بہا بہا کر خشک کردینا -

**Extant** (or -ant), *a.* : اب تک موجود و محفوظ (قلمی نسخہ وغیرہ) -

**Extasy** : دیکھو ECSTASY -

**Extempore**, *adv. & a.* : برجستہ (تقریر وغیرہ) ؛ فی الوقت -

*speak e.* : فی البدیہہ یا برجستہ تقریر کرنا -

**extemporaneous, extemporary**, *aa.* : فی البدیہہ -

**extemporaneously, extemporarily**, *advv.* : فی البدیہہ -

**extemporaneousness**, *n.* : برجستگی ؛ بدیہہ گوئی -

**Extemporize**, *v. t. & i.* : فی البدیہہ تقریر کرنا یا شعر کہنا -

**extemporization**, *n.* : بدیہہ گوئی -

**Extend**, *v. t. & i.* : (۱) (جسم' اعضاےجسم وغیرہ کا) پورا پھیلانا - (۲) (مختصر نویسی کی تحریر وغیرہ کو) پورے خط میں لکھنا - (۳) پہنچنا ؛ پہنچانا - (۴) (مدت کو) بڑھانا ؛ طویل کردینا - (۵) (الفاظ کے مفہوم وغیرہ کو) وسعت دینا - (۶) (ہاتھ) دراز کرنا - (۷) (شفقت' عنایت) وسیع کرنا - (۸) (قانون) زمین وغیرہ کی قیمت لگانا - (۹) بلا علت قرضہ (زمین وغیرہ کو) قرق کرلینا ؛ (کھیل کا محاورہ) (گھوڑے یا پہلوان وغیرہ کی) قوتوں پر انتہائی بار ڈالنا - (۱۰) (فوج) بیچ بیچ میں یکساں فاصلہ چھوڑ کر صف بندی کرنا -

*e. an invoice* : ہر سطر کی مدات کی میزان دوسرے خانے میں لکھتے جانا -

**extendible, extensible**, *aa.* : وسعت پذیر -

**extensibility**, *n.* : وسعت پذیری -

**Extensile**, *a.* : جو آگے بڑھایا یا نکالا جاسکے -

**Extension**, *n.* : وسعت ؛ توسیع ؛ فراخی ؛ گنجائش ؛ پھیلاؤ ؛ اضافہ ؛ ایزاد ؛ (ریل' خاکے' نظریے وغیرہ کا) زائد حصہ ؛ (نحو) مبتدا یا خبر کی توسیع

*University E.* : غیر اقامتی طلبہ کا داخلہ یونیورسٹی کی تعلیم یا امتحان کے بعض شعبوں میں

**Extensive**, *a.* : وسیع ؛ فراخ ؛ دور تک پہنچنے والا ؛ جامع ؛ حاوی ؛ (زرعی پیداوار) جس کا دار و مدار رقبۂ اراضی کی وسعت پر ہو -

**extensively**, *adv.* : وسیع طور پر ؛ جامع طور سے -

**extensiveness**, *n.* : وسعت ؛ فراخی وغیرہ -

**Extensor**, *n., e. -muscle* : (طب) عضلہ باسطہ ؛ وہ عضلہ جس سے جسمانی عضو پھیلایا (یا سیدھا کیا) جاسکتا ھے -

**Extent**, *n.* : (۱) حد ؛ رقبہ ؛ پھیلاؤ ؛ مقدار ؛ بسط - (۲) (قانون) (زمین وغیرہ کی) قیمت لگانا ؛ قرقی ؛ قرقی نامہ -

*a vast e. of marsh* : ایک بڑا دلدلی رقبہ -

*to a great e.* : ایک بڑی حد تک -

*to the full e. of (his) power* : پوری طاقت بھر -

**Extenuate**, *v. t.* : (جرم' معصیت وغیرہ کی اہمیت کو) کم کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ گھٹانا ؛ (قدیم) دبلا کرنا ؛ کم زور کرنا -

*nothing can e. his baseness* : اُس کے کمینہ پن کو ہلکا کرنے والی کوئی شے نہیں -

**extenuation**, *n.* : کم کرنا ؛ ہلکا کرنا -

**extenuatory**, *a.* : ہلکا کرنے والی (شے) -

**Exterior**, *a. & n.* : (۱) باہری ؛ خارجی ؛ بیرونی جو باہر کے جانب واقع ہو (۲) ظاہری صورت یا حالت -

*e. angle* : (ریاضی) زاویۂ خارجہ ؛ باہری زاویہ -

**exteriority**, *n.* : باہری ' خارجی یا بیرونی ہونا -

**exteriorly**, *adv.* : بیرونی طور پر ؛ اوپری طور پر ؛ باہر باہر -

**Exteriorize**, *v. t.* : وجود خارجی قرار دینا ؛ تخیل کو خارجی (مجسم) شکل میں دیکھنا ؛ تجسیم -

**exteriorization**, *n.* : تجسیم -

**Exterminate**, *v. t.* : استیصال کرنا ؛ جڑکاٹ دینا ؛ نیست نابود کردینا ؛ مٹادینا -

**extermination**, *n.* : استیصال ؛ بیخ کنی -

**exterminator**, *n.* : بیخ کن ؛ استیصال کرنے والا -

**exterminatory**, *a.* : استیصالی

**External**, *a. & n.* : (۱) باہری ؛ بیرونی ؛ خارجی - (۲) خارجی استعمال کی (دوا وغیرہ) - (۳) (مذہب) (اعمال) ظاہری - (۴) کائنات خارجی سے متعلق -

*e. evidence* : بیرونی شہادت (مسئلہ کی اندرونی شہادت کے مقابل) -

*externals* : احوال ظاہر ؛ ظواہر ؛ اجزاے غیر اہم -

*e. world* : کائنات خارج از ذات شعوری -

**externalism**, *n.* : ظاہر پرستی -

**externality**, *n.* : (۱) اوپری پن ؛ سطحی پن - (۲) ظاہر داری -

**externally**, *adv.* : بیرونی طور پر -

**Externalize**, *v. t.* : ظاہری صورت دینا ؛ خارجی وجود قائم کرنا ؛ بیرونی قالب پہنانا -

**externalization**, *n.* : تجسیم -

**Exterritorial**, *a.* : (سفرا وغیرہ کے سفارت خانے) ملکی قانون کی دسترس سے باہر -

**exterritoriality**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Extinct**, *a.* : (۱) (آگ وغیرہ) بجھی ہوئی - (۲) (کوہ آتش فشان) بجھا ہوا ؛ (زندگی کی امید وغیرہ) بجھی ہوئی ؛ (خاندان' نوع' طبقہ) مردہ ؛ ناپید ؛ (عہدہ' منصب) متروک ؛ (خاندانی خطاب) وارث نہ ہونے کی وجہ سے متروک -

**Extinction**, *n.* : بجھنا ؛ محرومی ؛ نیستی ؛ حالت فنا کا طاری ہونا ؛ مٹنا ؛ فنا ؛ (قرضے کی) بے باقی ہونا -

**extinctive**, *a.* : نابود کرنے والا ؛ فنا کرنے والا ؛ مٹانے والا -

**Extinguish**, *v.t.* : (۱) بجھانا ؛ گل کرنا - (۲) ماند کرنا ؛ مدھم کردینا - (۳) (مخالف کو) ساکت کردینا - (۴) برباد کردینا؛ فنا کردینا - (۵) (قرضہ) بے باق کردینا -

**extinguishable**, *a.* : بجھ جانے والا ؛ فنا ہوجانے والا -

**extinguishment**, *n.* : تباہی ؛ فنا وغیرہ -

**Extinguisher**, *a.* : بجھانے والا ؛ گل گیر ؛ بجھاؤ -

**Extirpate**, *v.t.* : جڑ بنیاد سے اکھیڑ ڈالنا ؛ غارت کردینا ؛ بیخ و بن سے اکھاڑ پھینکنا -

**extirpation** *n.* : بیخ کنی وغیرہ -

**extirpator**, *n.* : جڑبنیاد سے اکھاڑ پھینکنے والا -

**Extol**, *v.t.* (-ll-) : تعریف میں غلو کرنا ؛ بڑھانا چڑھانا ؛ تعریف کے پل باندھنا -

*e.* one *to the skies* : آسمان پر چڑھادینا -

**Extort**, *v. t.* (۱) (کسی سے روپیہ یا وعدہ) جبر ، دھمکی یا خوشامد سے حاصل کرنا ؛ (راز) زبردستی سے معلوم کرلینا - (۲) (الفاظ کو توڑ موڑ کر معنی) پیدا کرنا - (۳) اینٹھ لینا -

**extortive**, *a.* : تعدی آمیز -

**Extortion**, *n.* : استحصال زر ؛ استحصال بالجبر -

**extortioner**, *n.* جبراً حاصل کرنے والا -

**Extortionate** (-at), *a.* : استحصال کرنے والا ؛ استحصال کا خوگر؛ بے حد گراں (اشیا) -

**Extra**, *a.*, *adv.* & *n.* : (۱) زاید ؛ مستزاد ؛ فاضل ؛ زیادہ ؛ فالتو ؛ بہتر ؛ بطور زاید کے - (۲) شے زاید -

*e. binding* : اعلی قسم کی جلد -

*e. foolscape octavo* : کاغذ کی تقطیع -

*e. special edition* : شام کے اخبار کا زاید خاص ایڈیشن -

*e. strong* : معمول سے زیادہ مضبوط -

**Extra -** : ترکیبی جز بمعنی "خارج از، بیرون، باہر، غیر، سوی"؛ جیسے:

*extra - atmospheric* : بالائے فضا -

*extra- cosmical* : خارج از کائنات -

*extra- cranial* : کاسۂ سر کا بیرونی حصہ -

*extra- essential* : غیر جوہری -

*extra -judicial* : غیر متعلق مقدمہ ؛ قانوناً غیر مجاز اقبال ؛ جو عدلت کے رو برو نہ کیا گیا ہو -

*extra-mundane* : غیر دنیاوی -

*extra - mural* : بیرون حدود شہر ؛ شہرپناہ کے باہر ؛ لکچر بیرون حدود یونیورسٹی -

*extra-official* : ماسوی فرائض منصبی -

*extra - parochial* : پیرش کے حدود کے باہر -

*extra-physical* : خارج از قوانین طبیعی ؛ ماورائے مادہ-

*extra - terrestrial* : فیرارضی ؛ خارج از حدود ارض -

*extra-territorial (ity)*: EXTERRITORIAL (ITY) دیکھو

**Extract**, *n.* : (۱) پرست؛ عرق ؛ رب ؛ نچوڑ ؛ خلاصہ - (۲) (کسی کتاب) کا اقتباس -

**Extract**, *v. t.* : (۱) نقل کرنا؛ اقتباس کرنا - (۲) اکھیڑنا - (۳) جبراً منوانا ؛ زبردستی روپیہ وغیرہ لینا - (۴) (عرق وغیرہ) دبا کر یا چوس کر نکالنا - (۵) لذت اندوز ہونا - (۶) استنباط کرنا) - (۷) (ریاضی) جذر نکالنا -

**extractable**, *a.* : قابل اقتباس ؛ قابل نقل وغیرہ -

**extraction**, *n.* : (۱) نچوڑنے یا اکھیڑنے وغیرہ کا عمل - (۲) نسل -

**extractor**, *n.* : اقتباس کرنے والا ؛ نچوڑ نے والا ؛ (آلہ) کھینچنے والا وغیرہ -

**Extractive**, *a.* & *n.* : رس دار یعنے وہ اشیا جن میں سے رس نکل سکے -

*e. industries* : حرفت متعلق بہ قدرتی پیداوار -

**Extraditable**, *a.* : (مجرم) قابل تحویل -

**Extradite**, *v.t.* : (غیر ملکی پناہ گزین مجرم کو اس کی) حکومت کے حوالے کردینا ؛ تحویل کرنا -

**Extradition**, *n.* : (۱) تحویل مجرمین - (۲) (نفسیات) احساس کا مقام مرکز احساس سے فاصلے پر ٹھیرانا ؛ مقام احساس کا استقرار -

**Extrados**, *n.* : محراب کا بالائی یا بیرونی خم -

**Extraneous**, *a.* : خارجی الاصل ؛ خارج از ؛ زاید از ؛ غیر متعلق ؛ بیرونی -

**extraneously**, *adv.* : خارجی طور پر ؛ بالا بالا -

**extraneousness**, *n.* : بیرونی پن ؛ خارجیت -

**Extraordinary** (-tror-, - traor-) *a.* & *n.* : غیر معمولی ؛ خلاف معمول یا دستور ؛ (حکام وغیرہ) زاید متعین بکار خاص ؛ استثنائی ؛ حیرت انگیز ؛ نادر ؛ عظیم الشان ؛ جلیل القدر -

*envoy e.* : نایب قونصل -

**extraordinarily**, *adv.* : غیر معمولی طور پر -

**extraordinariness**, *n.* : غیر معمولی پن -

**Extravagance**, *n.* : اسراف ؛ نامعقول دلیل یا عمل -

**Extravagant**, *a.* : غیر معتدل؛ حدود معقولیت سے متجاوز؛ مسرف ؛ اُڑاو ؛ لٹاو ؛ غالی -

**extravagantly**, *adv.* : اسراف یا بے احتیاطی سے -

**Extravaganza**, *n.* : ادبی لسانی یا عملی حیثیت سے اُعجوبہ ؛ اچنبھے کا ؛ عجیب و غریب -

**Extravagate**, *v.i.* : (شاذ) بھٹکنا ؛ حدود جائز سے تجاوز کرنا -

**Extravasate**, *v. t.* & *i.* : (خون وغیرہ) بہنا؛ بہہ نکلنا - نکالنا یا بہا نا -

**extravasation**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Extreme**, *a.* & *n.* : (۱) انتہائی دور دراز؛ مرکز سے بعید ترین ؛ نہایت ؛ سخت ؛ شدید ؛ انتہاپسند ؛ آخری ؛ سرے کا ؛ پلے سرے کا - (۲) انتہا ؛ حد ؛ سرا ؛ (صیغۂ جمع) ضدین ؛ (منطق) قضیہ کا موضوع و محمول ؛ قیاس کی حد اصغر و حد اکبر ؛ (ریاضی) اطراف ؛ اول و آخر رقم -

*e. old age* : غایت کبر سنی -

*ee. meet* : ضدین مل جاتے ہیں -

*e. unction* : (مسیحیت) موت کے وقت متبرک تیل کی مالش -

*an e. case* : انتہائی مثال -

*divided in e. & mean ratio* : جو نسبت کل کو ایک جزو سے ہے وہی اس جزو کو دوسرے اجزا سے ہے -

*in e. danger*: انتہائی خطرے میں -
*in the e.*: انتہائی ؛ بدرجۂ غایت -
*run to an e., go to ee.*: انتہائی صورت اختیار کرنا -
**extremely**, *adv.*: بے حد ؛ نہایت وغیرہ -
**extremeness**, *n.*: نہایت ؛ انتہائی ہونا -
**extremism**, *n.*: انتہا پسندی ؛ افراط دوستی ؛ غلو -
**extremist**, *n.*: انتہا پسند ؛ غالی -
**Extremity**, *n.*: (۱) انتہا ؛ کنارہ ؛ سرا ؛ حد - (۲) مفلوک الحالی ؛ پریشانی ؛ تنگی - (صیغۂ جمع) (تدارک کی) انتہائی تدبیر یا تجویز -
*driven to e.*: تنگ آکر ؛ مجبور ہو کر -
*the ee.*: ہاتھ اور پیر -
**Extricate**, *v. t.*: سلجھانا ؛ نجات دینا (قید ؛ دشواری وغیرہ سے) ؛ (کیمیا) (گیس وغیرہ کی) تحلیل حالت ترکیبی سے -
**extricable**, *a.*: جو سلجھ سکے -
**extrication**, *n.*: سلجھاو -
**Extrinsic**, *a.*: بیرونی ؛ خارجی ؛ غیر متعلق ؛ عرضی -
**extrinsically**, *adv.*: خارجاً ؛ خارجی طور سے ؛ ظاہری حالت سے -
**Extrorse**, *a.*: (نباتیات) بیروں خم (ج) -
**Extrovert**, *n.*: معائنۂ باطن سے قاصر -
**Extrude**, *v. t.*: نکال پھینکنا ؛ نکال باہر کرنا -
**extrusion** (-zhn), *n.*: اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -
**extrusive** (-s-), *a.*: نکلا ہوا -
**Exuberant**, *a.*: بہ کثرت یا بافراط (بڑھنے یا پیدا ہونے والا) ؛ لبریز ؛ پُر ؛ مالا مال ؛ (زبان) نہایت رنگین یا مرصع ؛ کثیر -
**exuberance**, *n.*: افراط ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ ریل پیل -
**exuberantly**, *adv.*: اِفراط سے ؛ کثرت سے -
**Exuberate** *v. i.*: زیادتی کرنا ؛ ریل پیل کرنا ؛ جی بھر کر (کوئی کام) کرنا -
**Exude**, *v. i. & t.*: رسنا ؛ پسیجنا ؛ پسینا نکلنا -
**exudation**, *n.*: اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -
**exudative**, *a.*: رسنے والا -
**Exult**, *v. i.*: - باغ باغ ہوجانا ؛ پھولے نہ سمانا ؛ فخر کرنا ؛ اِترانا -
**exultancy**, *n.*: فرط انبساط -
**exultant**, *a.*: نہایت خوش ؛ فخر کرنے والا ؛ خوشی سے اِترانے والا -
**exultantly**, *adv.*: فخر و مباہات سے ؛ فرط اِنبساط سے -
**exultation**, *n.*: خوشی سے پھولے نہ سمانا ؛ فخر و مباہات -
**Exuviae**, *n. pl.*: حیوان کی اُتری ہوئی جلد ؛ کینچلی ؛ خول -
**exuvial**, *a.*: اُتری ہوئی (اشیا) ؛ مال غنیمت -
**Exuviate**, *v. t. & i.*: کینچلی اُتارنا -
**exuviation**, *n.*: اِسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -
*ex voto, adv. & n.*: (۱) منّت بڑھائی - (۲) نظر اُتارنے کے طور پر -
**Eyas** (ias), *n.*: باز کا بچہ جو سدھایا جارہا ہو -
**Eye** (i), *n.*: (۱) آنکھ ؛ چشم - (۲) آنکھ کی پتلی - (۳) اطرات چشم - (۴) آنکھ کی سی شے (جیسے مور کے دم کی چتیاں) -

*eyeball*: آنکھ کا ڈھیلا ؛ دیدہ -
*e.-bath, -cup*: آنکھ دھونے کی پیالی -
*e.-bolt*: لوہے کی چٹخنی جس کے سرے پر آنکڑے وغیرہ کے لیے سوراخ ہو -
*eyebright*: پودا جو قدیم زمانے میں آنکھوں کے علاج میں کام آتا تھا -
*eyebrow*: ابرو ؛ بھوں -
*e. for e.*: " العین بالعین " ؛ آنکھ کے بدلے آنکھ (توریتی انتقام) -
*e.-glass*: عینک ؛ چشمہ -
*eyehole*: جھانکنے کا سوراخ -
*eyelash*: پلک ؛ مژگان -
*eyelid*: پپوٹا -
*e. of day*: آفتاب -
*e. of needle*: سوئی کا ناکا -
*e.-opener*: آنکھیں کھولنے والا ؛ غفلت سے چونکادینے والا (واقعہ وغیرہ) -
*eyepiece*: دوربین کا شیشہ یا تال -
*e. servant*: نوکر جو آقا کی نگرانی ہی کے وقت اچھا کام کرے -
*e. service*: ایسے نوکر کا کام -
*eyeshot*: حد بصر ؛ نگاہ کی زد ؛ جہاں تک نگاہ کام دے -
*eyesight*: بصارت ؛ بینائی -
*eyesore*: آنکھوں میں خار -
*e.-splice*: رسّی کی لڑیوں کا پھندا -
*eyestrings*: آنکھ کے عضلات ' اعصاب وغیرہ -
*e.-tooth*: نُکر دنتیا ' وہ دانت جو آنکھ کے بالکل نیچے ' اُوپر یا نیچے کے جبڑے میں ہیں -
*e.-wash*: (۱) آنکھوں میں ڈالنے کا عرق - (۲) (عامیانہ) ڈھکوسلا - (۳) خالی خولی باتیں -
*eyewater*: (۱) آنسو - (۲) آنکھوں کی دوائی (سیال) - (۳) آنکھ کا چیپڑ وغیرہ -
*eyewitness*: - شاہد عینی ؛ گواہ جس کے سامنے واقعہ ہوا ہو
*all my e. (& Betty Martin)*: (عامیانہ) مہمل ؛ لغو ؛ ڈھکوسلا -
*apple of the e.*: آنکھ کی پُتلی -
*be all e.*: ہمہ تن چشم ہوجانا -
*beam in one's e.*: آنکھ کا شہتیر (انجیلی تشبیہ) -
*bull's e.*: دیکھو BULL کے تحت میں -
*clap (or set) ee. on*: دیکھنا ؛ نظر جمانا -
*cast sheep's ee.*: حسرت بھری (یا للچائی) نظروں سے دیکھنا ؛ کنکھیوں سے دیکھنا -
*evil e.*: چشم بد -
*glass e.*: شیشے کی مصنوعی آنکھ -
*hang on by the eyelids*: (مجازاً) ہلکی گرفت -
*have an e. for proportion &c.*: تناسب وغیرہ کا شعور رکھنا ؛ (کسی کی) نظر (یا نگاہ) اچھی ہونا -
*have an e. to*: کسی چیز پر دانت ہونا -
*his ee. are bigger than his belly*: ایسے شخص کی نسبت

کہتے ہیں جسے کھانے کا ہوکا ہو؛ وہ پیٹو ہے -

*hook & e.*: تکما؛ کانٹا؛ حلقہ (رسی کا)؛ کلاِ (آلوکا) -

*if you had half an e.*: اگر تم میں کچھہ بھی فہم یا بصیرت ہوتی -

*in the e. of the law*: قانونی نقطۂ نظر سے؛ قانون کی نظر (یا کے لحاظ) سے -

*in the ee. of*: (فلاں) کی راے (یا آنکھہ) میں -

*in the mind's e.*: تخیل میں؛ تصور میں -

*in the wind's e.*: ہوا کی سمت -

*keep an e. on*: نظر میں رکھنا؛ زیر نظر رکھنا؛ نگرانی کرنا -

*lose an e.*: ایک آنکھہ (کی بصارت) جاتی رہنا -

*made him open his ee.*: حیرت سے آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں؛ اُسے متحیر کردیا -

*make ee. at*: عاشقانہ نظروں سے دیکھنا -

*mind your e.*: ہوشیار رہو؛ اپنی آنکھ کو بچانا -

*mote in* one's *e.*: آنکھ کا تنکا (انجیلی تشبیہ) -

*my eye (s)!*: کلمۂ حیرت -

*open* one's *ee.*: (کسی کی) آنکھیں کھول دینا -

*pipe* (or *put*) one's *finger in*, one's *e.*: رونا

*saw with half an e.*: ایک نظر دیکھ لیا -

*see e. to e. (with)*: ہم خیال ہونا؛ متفق الراے ہونا -

*the naked e.*: خالی آنکھہ -

*throw dust in the ee. of*: (کسی کی) آنکھوں میں دھول جھونکنا -

*up to the ee.*: آنکھوں تک؛ سرتاسر؛ ڈوبا ہوا؛ بال بال بندھا ہوا -

*view with a friendly/jealous e.*: دوستانہ یا حاسدانہ نظر سے دیکھنا -

*wipe the e. of* (shooter): شکاری سے جو شکاربچ کر نکل گیا ہو اُسے مارنا -

*with an e. to*: بہ غرض؛ (اِس) مقصد سے (کہ) -

(-) **eyed**, *a.*: آنکھوں والا (نیز مجازاً) -

**eyeless**, *a.*: اندھا (نیز مجازاً) -

**Eye**, *v. t.* (part. *eying*): (۱) دیکھنا؛ نظر کرنا؛ نگاہ میں رکھنا - (۲) حقارت سے دیکھنا -

**Eyelet** (i-), *n.*: کپڑے یا بادبان وغیر میں رسی، ڈوری وغیرہ باندھنے کے لیے چھوٹا سوراخ -

*e.-hole*: سوراخ؛ چھید -

**Eyot**: دیکھو AIT -

**Eyre** (ar), *n.*: گشتی عدالت -

*justices in E.*: دورے کے جج -

**Eyrie**: دیکھو AERIE -

# F

**F** (ef), **letter** (pl. Fs F's): انگریزی حروف تہجی کا چھٹا حرف -

**Fa** (fah), *n.*: موسیقی میں، ایک سپتک کا چوتھا سر؛ ما کا سر -

**Fabian**, *a.*: (۱) (کسی حریف یا غنیم کو شکست دینے کے لیے) پر احتیاط اور طویل (طرز عمل اختیار کر کے اُسے تھکا دینا)؛ فوجی طولانی شاطری - (۲) مذکورہ حکمت عملی - (۳) اشتراکین انگلستان کی انجمن -

**Fable**, *n.*: (۱) افسانہ خصوصاً ایسا جو خرق عادت باتوں پر مبنی ہو؛ فرضی قصہ - (۲) اساطیر - (۳) بے سرو پا بات چیت - (۴) غلط بیانی - (۵) جھوٹ؛ دروغ - (۶) ایسی چیز جس کی ہستی محض فرضی ہو، اصلی اور واقعی نہ ہو؛ وہم یا خیالی چیزیں - (۷) مختصر سا قصہ؛ چھوٹی سی کہانی خصوصاً وہ جس میں کے رکن جانور ہوں اور جس میں سے کوئی اخلاقی سبق نکلتا ہو - (۸) کسی ناٹک کی کہانی یا کتھا؛ پلاٹ -

**Fable**, *v. i. & t.*: (۱) (متروک اور شعر میں) رومان یا کہانی کہنا؛ فرضی قصے اور افسانے بیان کرنا - (۲) غلط بیانی؛ کوئی بات بنا کر کہنا؛ بناوٹی بات کہنا -

**fabled**, *a.*: (۱) افسانی؛ قصے کا - (۲) فرضی؛ بناوٹی؛ گھڑت -

**Fabliau** (-io), *n.* (pl.-*x*, pr. -*z*): قدیم فرانسیسی شاعری کے منظوم قصے -

**Fabric**, *n.*: (۱) بنی ہوئی، جڑی ہوئی چیز - (۲) عمارت؛ مکان - (۳) ڈھانچہ؛ ڈھانچ؛ پنجر؛ کپڑا - (۴) بناوٹ؛ قماش؛ نسیج؛ (اکثر *textile* آتا ہے) کوئی بنی ہوئی چیز؛ بنا ہوا کپڑا - (۵) تعمیر؛ گھر یا عمارت کی بناوٹ - (۶) کپڑے کی بناوٹ -

**Fabricate**, *v. t.*: (۱) بنانا - (۲) گھڑنا؛ ہاتھ سے بنانا (شاذ) - (۳) ایجاد کرنا؛ گھڑنا (جھوٹ) - (۴) بنانا؛ جعل بنانا (دستاویز وغیرہ) -

**fabrication**, *n.*: جعل سازی -

**fabricator**, *n.*: جعل ساز -

**Fabulist**, *n.*: (۱) افسانہ نویس؛ قصہ گھڑنے والا - (۲) جھوٹا؛ دروغ گو؛ افسانہ ساز؛ دروغ باف -

**Fabulous**, *a.*: (۱) افسانہ پسند (مثلاً *f. historian*) - (۲) فسانے، قصے کا شخص - (۳) غیر تاریخی؛ فرضی؛ من گھڑت (۴) ناقابل اعتبار؛ ناقابل یقین - (۵) لغو؛ بیہودہ؛ لایعنی - (۶) مبالغہ آمیز -

**fabulosity**, *n.*: فسانہ پسندی؛ فسانہ آمیزی -

**fabulously**, *adv.*: بطور افسانہ؛ مبالغے کے طور پر

**fabulousness**, *n.*: فسانہ پسندی -

**Facade** (-sahd), *n.*: گلی، کوچے یا کسی کھلی ہوئی جگہ یا میدان کی طرف کسی عمارت کا حصہ؛ عمارت کا رخ، عمارت کا سامنے کا حصہ؛ عمارت کا پیش -

**Face**, *n.*: (۱) چہرہ؛ رخ؛ منہ - (۲) چہرے کی حالت، کیفیت - (۳) دھیرج - (۴) گستاخی - (۵) ظاہری نمائش؛ دکھاوا؛ نمود؛ بھڑک - (۶) ظاہری صورت، شکل - (۷) سامنے کا حصہ؛ آگے کا حصہ؛ سامنے کا رخ؛ پیش؛ سامنا؛ اگواڑا؛ روکار؛ مکان کا چہرہ مہرہ - (۸) سیدھی جانب؛ سیدھے رخ - (۹) سکے کا چہرے والا رخ؛ سیدھا رخ - (۱۰) گھڑیال کے ڈائل کا تختہ؛ گھڑی یا گھڑیال کا وہ تختہ جس پر حروف لکھے رہتے

ھیں ؛ گیڑیاں چھرہ وغیرہ - (۱۱) کسی ھتیار ' اوزار ' آلے کا وہ حصہ جس سے کام کیا جاتا ھے ؛ پھل -

*f.-ache* : عصبی درد -

*f. to f.* : آمنے سامنے ؛ بالمقابل ؛ بالمواجہ ؛ سامنے ؛ روبرو -

*f. to f. with* : روبرو ھونا ؛ سامنے ھونا ؛ مقابل ھونا ؛ سنمکھ ھونا -

*f. value* : قیمت معروفہ ؛ عام قیمت ؛ قدر عرفی ؛ وہ قیمت جو سکے پر لکھی ھوتی ھے ؛ وہ قیمت جو نوٹ پر لکھی ھوتی ھے -

*fly in the f. of* : کھلم کھلا نا فرمانی کرنا -

*from the f. of the earth* : روے زمیں سے -

*have the f.* : اِتنا بے غیرت ھونا کہ -

*in f. of* : سامنے ' مقابل ؛ بالمقابل ؛ بالکل سامنے ۔

*in f. of* or *in the f. of* : با وجود یکہ ؛ باوصف کہ -

*in the f. of day* : صاف صاف ؛ صریحاً ؛ کھلم کھلا ؛ کھلے بندوں -

*look* one *in the f.* : کسی کے روبرو ھونا ؛ سامنے ھونا -

*make, pull, a f.* or *ff* : منہ بنانا ؛ منہ چڑانا -

*on the f. of it* : ظاھری حالت کے لحاظ سے -

*put a good, bold, f. on matter* : کسی معاملے' امر کو اچھی صورت میں پیش کرنا ؛ کسی امر ' معاملے کو درست کرکے دکھانا ؛ کسی معاملے ' امر کا مقابلہ جوانمردی سے کرنا

*pull, wear, a long f.* : بسورنا -

*put a new f. on* : ایک صورت ' شکل' حالت کو بدل دینا ؛ ایک کیفیت کو تبدیل کردینا -

*save* one's *f.* : اپنی لاج رکھنے کو -

*set* one's *f. against* : مقابلہ کرنا ؛ مخالفت کرنا -

*show* one's *f* : نمودار ھونا ؛ سامنے آنا -

*to* one's *f.* : کسی کے سامنے ' موجود گی میں ؛ منہ پر یا اس طرح کہ وہ سن لے یا دیکھ لے -

*with wind, sun, in* one's *f.* : ھوا یاسورج کے بالکل سامنےھونا -

**-faced**, *a.* : بالمقابل ؛ آمنے سامنے ۔

**Face**, *v. t. & i.* : (۱) سامنے کرنا ؛ سامنے ھونا ؛ مقابلہ کرنا - (۲) کسی کام سے جی چرانا ؛ پھلوتھی کرنا - (۳) پیچھے نہ ھٹنا ؛ مقابلے پر جم جانا - (۴) پیش آنا یا ھونا ( مثلاً *the problem that faces us* ) - (۵) تاش کے پتے کو سیدھے رخ رکھنا - (۶) (اشخاص کے لئے) دیکھنا ؛ ( اشیا کے لئے ) کسی سمت واقع ھونا - (۷) مقابل یا محاذی ( مثلاً *to f. page 20*.)- (۸) ( گولف ) گیند کو بلے کی سیدھی طرف کے بیچ کے حصے سے مارنا -(۹) اپنے پاوں کے بل کسی خاص سمت میں گھوم جانا ؛ اس طور پر گھما نا - (۱۰) ابرا لگانا - (۱۱) مسالہ چڑھانا ؛ تہ چڑھانا ؛ لیپنا - (۱۲) سطح کر صاف یا ھموار کرنا - (۱۳) چائے پر رنگ چڑھا نا -

*f.* **matter** *out* : کسی معاملے کو انجام کو پہنچا دینا ' پورا کردینا -

*f.* **opponent** *down* : ( غنیم کو یا حریف کو ) نیچا دکھانا ؛ گھڑکنا ؛ جھڑکنا ؛ ڈانٹنا -

*f. the music* : وقت پڑے پرپیچھے نہ ھٹنا ' ھمت نہ ھارنا ' ست نہ ھارنا -

**Facer** *n.* : (۱) تھپڑ ؛ طمانچہ - (۲) ناگھانی آفت ؛ بلاے ناگھانی ؛ سخت مشکل -

**Facet**, *n.* : (۱) پہل ؛ رخ ؛ پہلو ؛ جانب ؛ ضلع ؛ کئی پہل والی چیز کا ایک پہل - (۲) خاص کر ایک تراشے ھوے رتن کا - (۳) کسی مرکب سوراخ کا ایک پہل یا قطعہ -

**faceted**, *a.* : کئی پہل والا ؛ پہلودار ؛ کثیرالاضلاع -

**Facetiae** (-shie), *n. pl.* : (۱) لطائف و ظرائف ؛ ظریفانہ کلام ؛ ھنسی ٹھٹول کی باتیں - (۲) ( فہرست کتب میں ) ظریفانہ یا فحش مضامین کی کتابیں -

**Facetious** - (-shus), *a.* : ٹھٹول ؛ ھنسوڑ ؛ ظریف ؛ زندہ دل ؛ شوخ طبع ؛ خوش مزاج -

**facetiously**, *adv.* : ھنسی مذاق میں -

**facetiousness**, *n.* : ٹھٹول ؛ خوش مزاجی ؛ ظرافت ؛ ھنسی مذاق -

**Facia** (-sha), *n.* : دکان کے سامنے دکاندار کے نام کا تختہ -

**Facial** (-shl), *a.* : منہ یا چھرے کا ( خصوصاً تشریح میں ) -

*f. angle* : وہ زاویہ جو ان خطوط سے پیدا ھوتا ھے جو نتھنے سے کان اور ماتھے تک کھینچے جائیں ' مکھہ زاویہ (ج) -

*f. artery* : جبڑے کی رگ -

**-facient** (-shnt), *suf.* : لاحقہ براے صفت جس کے معنے بنا دینے کے آتے ھیں -

**Facile**, *a.* : (۱) سہج ؛ آسان ؛ سہل ؛ سگم ؛ سیدھا - (۲) آسانی ' سہولت سے حاصل ھوجانے یا مل جانے والی چیز (۳) آسانی سے ھوجانے والا کام - (۴) رواں ؛ آسان - (۵) تیار ؛ موجود - (۶) نرم مزاج ؛ نیک نہاد ؛ لچک دار ؛ نرم ؛ لچیلا ؛ سلیم الطبع ؛ سلیم -

*facile princeps, pred. a.* : آسانی سے سبقت لے جانے والا -

**Facilitate**, *v.t* : آسان کرنا سہل کرنا ؛ سگم کرنا - (۲) فروغ دینے میں مدد ھونا ؛ آسانی بہم پہنچانا -

**facilitation**, *n.* : سہولت پیدا کرنا -

**Facility**, *n.* : (۱) آسانی ؛ سہولت - (۲) آسانی سے موقع ملنا ( کسی کام کے لئے ) - (۳) تقریر کی روانی ؛ لسانی ؛ طلاقت لسانی - (۴) ملائمت ؛ نرمی ؛ لچک ؛ لوچ -

**Facing**, *n.* : (۱) لفظ FACE کے فعلی معنوں میں اور خصوصاً (جمع میں ) سپاھی کے کرتے کے کف ' کالر وغیرہ جن کا رنگ باقی لباس کے رنگ سے بالکل الگ ھوتا ھے - (۲) استر کاری کرنا - (۳) کسی سمت میں ھونا -

*go through* one's *ff.* : کسی کی استعداد و اوصاف کو جانچنا -

**Facsimile**, *n., & v. t.* : (۱) صحیح نقل خاص کر تحریر ' لکھائی ' تصویر چھپائی وغیرہ کی بالکل صحیح صحیح نقل ( *reproduced in f.* ) - (۲) چربہ اُتارنا -

**Fact**, *n.* : (۱) اِرتکاب فعل - (۲) صدور واقعہ آج کل اِس طرح استعمال ھوتاھے کہ *before, after, the f., confess the f.*)- (۳) امر واقعہ ؛ واقعہ نفس الامری - (۴) ( واحد میں بغیر *a* کے ) حقیقی ؛ واقعی ؛ صورت حال ؛ حقیقت نفس الامری : حقیقت واقعہ ؛ جیسے *matter-of-f.* یعنی فی الحقیقت ( اِسی طرح *in f., as a matter of f., in point of f., the f. of the matter is*)

**Faction**, *n.* : (۱) جتھا ؛ فرقہ ( خصوصاً سیاسی معاملوں میں ) - (۲) فرقہ بندی ؛ دھڑا بندی -

**factional, factious,** *aa.* : صفات مذکورہ بالا معنوں میں -

**factiously,** *adv.* : متعلق فعل مذکورہ بالا معنوں میں -

**factiousness,** *n.* : اسم مذکورہ بالا معنوں میں -

**-faction,** *suf.* : لاتینی لاحقہ برائے اسماے کیفیت بمعنے بنانا -

**Factitious,** *a.* : بنایا ہوا ؛ گھڑا ہوا ؛ ساختہ ؛ نقلی ؛ بناوٹی ؛ مصنوعی ؛ غیر حقیقی ؛ جعلی -

**factitiously,** *adv.* : جعلی یا مصنوعی طور پر -

**factitiousness,** *n.* : مصنوعی پن ؛ بناوٹ -

**Factitive,** *a.* : افعال قلوب -

**factitively,** *adv.* : افعال قلوب کے طور پر -

**Factor,** *n.* : ( ۱ ) ایجنٹ ؛ منیب - ( ۲ ) آڑتیا ؛ گماشتہ - ( ۳ ) ( ریاضی ) جز ضربی - ( ۴ ) واقعہ ؛ حقیقت ؛ جز ؛ عنصر ؛ لازمی جز -

**factorage,** *n.* : ( ۱ ) آڑتی پن ؛ کمیشن - ( ۲ ) ( اِسکاچستان ) زمین کا گماشتہ ؛ منتظم -

**Factorial,** *a. & n.* : ( ریاضی ) بہت سے اجزاے ضربی کا حاصل ضرب ؛ کسی عدد صحیح اور اس کے نیچے کے تمام عددوں کا حاصل ضرب ( جیسے $f.\ 4 = 4\times 3\times 2\times 1$ ) -

**Factory,** *n.* : ( ۱ ) سوداگروں کی کمپنی کی بیرونی تجارتی منڈی ؛ سوداگروں کی منڈی ؛ کوٹھی - ( ۲ ) کار خانہ ؛ بیوپار گھر -

*F. Acts* : قانون کار خانہ جات ( جو کام کرنے والوں کے لیے بنائے گئے ہوں ) -

**Factotum,** *n.* : ( ۱ ) وہ نوکر جس کے اختیار میں سب کام ہو ؛ مختار نوکر - ( ۲ ) ہر کارہ ؛ ہر کام کا ؛ ہر کامی -

**Factual,** *a.* : ( ۱ ) کسی واقعے ' امر ' حقیقت کے متعلق - ( ۲ ) حقیقی ؛ اصلی -

**factually,** *adv.* : حقیقی طور پر -

**Factum,** *n.* : ( ۱ ) بیان واقعات ؛ کسی مقدمے یا مختلف فیہ مسئلے میں امور تنقیح طلب - ( ۲ ) محضر ؛ درخواست -

**Facula,** *n.* : ( ہیئت ) سورج میں کا روشن نشان یا لکیر ؛ مشعل -

**facular, faculous,** *aa.* : مشعلی -

**Facultative,** *a.* : ( ۱ ) مجاز - ( ۲ ) اختیاری - ( ۳ ) عارضی ؛ غیر مقرر ؛ عرضی - ( ۴ ) قوی سے متعلق ؛ قوائی -

**Faculty,** *n.* : ( ۱ ) ایک خاص کام کرنے کی قابلیت ' استعداد ' صلاحیت - ( ۲ ) قوت عمل ؛ شکتی - ( ۳ ) جسم یا عضو کی مضمر طاقت ' قوت ( جیسے سماعت و بصارت وغیرہ ) - ( ۴ ) قوت دماغی ( مثلاً : اِرادہ ' استدلال ' تدبّر ) - ( ۵ ) کسی فن یا علم کی شاخ یا شعبہ - ( ۶ ) یونیورسٹی ' جامعہ کا شعبہ تعلیم - ( ۷ ) مجموعی طور پر تمام اساتذہ و طلبا ؛ حلقہ اساتذہ و طلبا - ( ۸ ) ( فنون ' دینیات ' طب ' قانون ) کے شعبے کے عالم - ( ۹ ) ( حاکم یا قانون کی جانب سے ) اقتدار ؛ حق - ( ۱۰ ) اجازت ؛ اجازت نامہ ؛ پروانہ ؛ سند ( خصوصاً کلیسا کی جانب سے ) -

*The F.* : ارکان پیشہ طبابت

**Fad,** *n.* : ( ۱ ) من بسا خیال یا راے وغیرہ ؛ تکیہ خیال - ( ۲ ) چہیتا اصول - ( ۳ ) شغف ؛ خبط - ( ۴ ) وہمی روشن خیالی

**faddish, faddy,** *aa.* : خبطی -

**faddiness, faddishness,** *nn.* : خبطی پن -

**faddism,** *n.* : خبط -

**faddist,** *n.* : خبطی -

**Fade,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) سُوکھنا ؛ سُوکھ جانا ؛ جُھر جانا ؛ خشک ہو جانا - ( ۲ ) پژمردہ ہو جانا ؛ مرجھا جانا ؛ کمھلانا - ( ۳ ) ( رنگ وغیرہ کے لیے ) رنگ اُتر جانا ؛ پھیکا یا ہلکا پڑ جانا ؛ ماند پڑ جانا ؛ پیلا پڑ جانا ؛ رنگ کا جاتا رہنا ؛ رنگ اُتار دینا ؛ رنگ اُڑا دینا - ( ۴ ) بتدریج زائل ہو جانا یا جاتا رہنا -

**fadeless,** *a.* : سدا بہار -

**fadelessly,** *adv.* : ہر دم تازہ -

**Faeces** ( fe- ). *n. pl.* : ( ۱ ) تلچھٹ ؛ گاد ؛ دُرد - ( ۲ ) فضلہ ؛ آلائش ؛ براز ؛ لید ؛ گوہ ؛ بیٹ ؛ پا خانہ -

**faecal,** *a.* : تلچھٹ کا ؛ دُردی وغیرہ -

**Faerie, -y,** *n. & a.* : ( ۱ ) پرستان ؛ پری خانہ - ( ۲ ) پریاں ( خاص کر وہ پرستان جس کا ذکر Spenser نے کیا ہے ) - ( ۳ ) خیالی ؛ وہمی ؛ فرضی ؛ افسانی -

**Fag,** *v. i. & t., & n.* : (۱) سخت محنت ؛ جانفشانی ؛ محنت شاقہ ؛ سخت تکلیف اُٹھانا ؛ بے طرح محنت کرنا ؛ ( پیشے کے متعلق ) تھک جانا ؛ تھکا دینا ؛ ماندہ ہو جانا ؛ کسلمند ہو جانا ؛ کسل پیدا کردینا ؛ سست ہو جانا یا کردینا - ( ۲ ) ( مدرسوں میں ) سینیر کا جونیر سے خدمت لینا یا کام کرانا ؛ جونیر کا سینیر لوگوں کی خدمت کرنا - ( ۳ ) ( مدرسوں میں ) جونیر جس کو fag کرنا پڑتا ہے ( اوپر دیکھو نمبر ۲ میں ) - ( ۴ ) ( عامیانہ ) سگرٹ -

*f. end* : مارے باندھے کا کام یا محنت ؛ بے کار بچا ہوا حصہ یا ٹکڑا ؛ بے کار سرا یا آخری حصہ -

*f. out* : ( کرکٹ کے کھیل میں ) فیلڈ -

*brain -f.* : تکان ؛ تھکاوٹ -

*what a f.* : بیگار ؛ نا مشکور کام ؛ اجیرن -

**Faggot, Fagot,** *n., & v. t. & i.* : ( ۱ ) گٹھا ( ایندھن کا ) - ( ۲ ) فولاد ' لوہے کی چھڑوں کا گٹھا - ( ۳ ) جگر کے کباب - ( ۴ ) گٹھے باندھنا یا بنانا -

*f.-vote* : وہ ووٹ جو کسی غیر مستحق شخص کو کافی مال و زر دے کر اُسے ووٹ دینے کے قابل بنادینے سے حاصل کرلی جاے -

*f. -voter* : وہ شخص جو اِس طرح ووٹ حاصل کرے -

**Fahrenheit** ( -it ), *a.* : فارن ہائیٹ تھرمامیٹر (مقیاس الحرارت) ؛ تپش پیما -

**Faience,** *n.* : گِلی اور چینی ظروف -

**Fail,** *n.*, *without f.* : یقیناً ؛ یقینی طور پر ؛ حتمی ؛ لابد ؛ لابدی طور پر ؛ لازمی طور پر -

**Fail,** *v. t. & i.* : (۱) غیر مکتفی ہونا ؛ ناکافی ہونا ؛ کمی پڑنا ؛ ٹوٹا پڑنا یا ہونا - (۲) بھولنا ؛ رہ جانا ؛ چُوکنا ؛ قاصر رہنا - (۳) زائل ہوجانا ؛ فنا ہوجانا ؛ معدوم ہوجانا - (۴) بیٹھ جانا ؛ ہمت ہار دینا ' تھک جانا - (۵) ناساعد ہونا ؛ جواب دیدینا - (۶) ناکام رہنا - (۷) باور نہ ہونا - (۸) پانی پھرجانا ؛ رائگاں جانا - (۹) ٹاٹ اُلٹنا ؛ دیوالیہ ہوجانا ؛ دیوالہ نکالنا ؛ ٹوٹا آنا ؛

نادار ہونا ؛ ٹوٹ جانا ( دکان کا ) - (۱۰) ( امید واری سے ) رد کردیا جانا ؛ الگ کردیا جانا -

**Failing,** *n.*: (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) چوک ؛ کم زوری ؛ قصور ؛ کمی ؛ خطا ؛ کوتاہی -

**Failing,** *prep.*: بصورت دیگر ( مثلاً *f. this* ) -

**Failure** (-yer), *n.*: (۱) نہ ہونا ؛ واقع نہ ہونا ؛ فقدان - (۲) کم ہوجانا ؛ کمی ؛ گھاٹا ؛ نقصان ؛ ٹوٹا - (۳) ناکامی ؛ ناکامیابی ؛ نارسائی - (۴) ناکام ؛ نامراد ( شخص یا چیز یا کوشش ) - (۵) دیوالیہ پن -

**Fain,** *pred. a. & adv.*: (بحالت مجبوری) ؛ (بحالت رضامند) بے چارگی کسی کام یا کسی چیز کے کرنے پر) تیار؛ طوعاً کرہاً -

**Fain, Fains, Fen** (s): بچے (کے *trans.* بطور *fains I* ( عموماً یہ لفظ اُس وقت استعمال کیا کرتے ہیں جب وہ کسی کام کے کرنے سے بچنا چاہتے ہیں (مثلاً *f. I wicket-keeping*) -

**Faineant,** *n. & a.*: کاہل ؛ سست ؛ آلکسی ؛ کام چور -

**Faint,** *a.*: (۱) ڈرپوک ؛ بزدل ؛ تھوڑدلا - (۲) کاہل الوجود ؛ کم ہمت - (۳) کم زور ؛ بے طاقت ؛ بے بل ؛ پھُسپھُسا - (۴) ماند ؛ پھیکا ؛ دھیما ؛ ہلکا - (۵) ( بھوک، خوف، ڈر یا دہشت سے ) چکرایا ہوا ، بے ہوش ؛ غش کھانے یا بے ہوش ہونے کے قریب - (۶) (ہوا خوشبو وغیرہ) ناگوار -

*f. -heart*: بودا ؛ بزدل ؛ سست مزاج -

*f. or feint lines, ruled f.* or *feint*: لکھنے کے لیے ہلکی ہلکی لکیریں کھنچی ہوئیں

*a f. idea*: موہوم خیال -

**faint-hearted,** *a.*: بزدل ؛ کم ہمت ؛ بے حوصلہ ؛ ڈرپوک -

**faint-heartedly,** *adv.*: بزدلی سے ؛ کم ہمتی سے ؛ سستی سے -

**faint-heartedness,** *n.*: بزدلی ؛ کم ہمتی -

**faintish,** *a.*: موہوم سا

**faintly,** *adv.*: موہوم طور پر -

**fainteness,** *n.*: کم زوری ؛ اِضمحلال -

**Faint,** *v. i., & n.*: (۱) ہمت ہارجانا ؛ ڈرپوک ہوجانا ؛ نامردی دکھانا ؛ خوف زدہ ہوجانا ؛ ڈرجانا - (۲) غش میں آجانا ؛ بے ہوش ہوجانا ؛ مُورچھا آنا - (۳) غشی ؛ نقاہت -

*fainted away*: بے ہوش ہوگیا -

*in a dead f.*: بالکل بے ہوش ؛ قطعی بے ہوش -

**Faints,** *n. pl.*: شراب پر کے جھاگ ( تقاطر کے وقت ) -

**Fair,** *n.*: میلا ؛ نمائش ؛ پینٹھ ؛ گدڑی ؛ گُزری ؛ ہاٹ جو خاص خاص موسم اور وقت اور مقام میں ہو یا کیا جائے -

*a day after the f.*: بعد از وقت؛ بعید کے بعد ؛ عید کے پیچھے ٹر -

*fancy f.*: مینا بازار -

**Fair,** *a. & n.*: (۱) خوبصورت ؛ حسین ؛ شکیل ؛ خوش نما ؛ خوش آیند - (۲) اچھا خاصا - (۳) وافر - (۴) خوش نما ؛ معقول - (۵) گورا ؛ کھلے رنگ کا - (۶) ستھرا ؛ صاف ؛ نرمل ؛ اجلا - (۷) بے عیب ؛ بے داغ - (۸) منصف ؛ منصف مزاج ؛ بے تعصب ؛ بے لاگ ؛ درست ؛ واجبی ؛ صحیح ؛ بجا - (۹) اچھا خاصا ؛ اوسط درجے کا ؛ معمولی ؛ متوسط ( fairish ) - (۱۰) مفید مطلب ؛ موافق ؛ مساعد - (۱۱) سعد ؛ نیک ( طالع یا شگون ) ؛ امید افزا - (۱۲) جائز ( ذرائع ) ؛ ملائم ؛ نرم ؛ مناسب ( زمین الفاظ ) ؛ مہر آگین چہرہ ؛ آسان ؛ طبعی ( موت ) - (۱۳) بے روک ؛ بے مزاحمت ؛ آزادانہ -

*f. & square*: کھرا ؛ سچا ؛ بلا فن و فریب ؛ صاف طور پر ؛ کھلم کھلا ؛ برملا -

*f. -maid*: دیکھو FUMADE -

*f. play*: منصفی ؛ مساوی برتاو -

*f. trade*: باہمی آزاد تجارت ( مابین اقوام ) -

*fairway*: قابل جہاز رانی ؛ جہاز کا رستہ ؛ گولف کے میدان کی راہیں -

*f. -weather friends*: اچھے وقت کے ساتھی -

*a f.*: ( قدیم ) ایک عورت -

*a f. field & no favour*: بے رو و رعایت -

*a. f. heritage*: وافر ورثہ

*all's f. in love & war*: عشق و جنگ میں سب کچھ روا ہے -

*by f. means*: بغیر ظلم یا جبر کیے ؛ بغیر دھو کا فریب کیے -

*February F. -maids*: گل چاندنی -

*in a f. way to succeed*: کامیابی کے لگ بھگ -

*the f.*: عورت -

*the f. sex*: صنف لطیف -

**fair-haired,** *a.*: بھورے بالوں والا -

**fairness,** *n.*: مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Fair,** *adv.*: تہذیب و شایستگی سے ( بات کرنا ) ؛ اخلاق سے (پیش آنا) -

*f. -spoken*: خوش خلق ؛ ملنسار

*bid f.*: امید افزا ہونا -

*hit, fight, f.*: اصول کے مطابق لڑنا یا وار کرنا -

*strike, fall, f.*: بے لاولپیٹ وار کرنا ؛ بھرپور وار کرنا -

*write out f.*: صاف لکھنا ( مثلاً f. copy ) -

**Fairing,** *n.*: تحفہ ؛ سوغات ؛ سودا ؛ وہ تحفہ جو کسی میلے سے خریدا جائے -

**Fair Isle,** *n.*: (۱) جزائر شٹلینڈ میں سے ایک - (۲) ایک قسم سویٹر کی جس کی نسبت کہا جاتا ہے کہ آرمیڈا کے ہسپانوی بیڑے والے پہلے پہل انگلستان لائے -

**Fairly,** *adv.*: (۱) بالکل ؛ قطعی ؛ تمام تر - (۲) خاصا -

**Fairy,** *n. & a.*: (۱) پری - (۲) طلسمات - (۳) کسی عجیب و غریب واقعے ؛ اتفاق عجیب یا حیرت انگیز ترقی وغیرہ کا بیان - (۴) پریوں کا ؛ خیالی ؛ فرضی ؛ افسانے کا - (۵) پریوں جیسا - (۶) خوبصورت ؛ حسین ؛ روپ ونت ؛ شکیل - (۷) نازک ؛ نرم - (۸) ننھا سا ؛ چھوٹا سا -

*f. lamps*: آرائشی فانوس -

*fairyland*: پرستان ؛ پریوں کا مقام -

*f. ring*: گہرے رنگ کے گھاس کے حلقے وغیرہ جن کے متعلق کہا جاتا ہے کہ پریوں کے ناچ سے پیدا ہوجاتے ہیں -

*f. -tale*: پریوں کی کہانی ؛ پریوں کا قصہ ، افسانہ -

**fairily,** *adv.*: پریوں کی طرح ؛ ساحرانہ طور پر ؛ خوبصورتی سے

**fairydom,** *n.*: پرستان -

**fairyhood**, *n.* : پری کا سایا ؛ پرستانی حالت -

**fairyism**, *n.* : پری پن ؛ سحرکاری -

*fait accompli*, *n.* : قطعی فیصلہ ؛ اٹل فیصلہ -

**Faith**, *n.* : (۱) اعتبار ؛ بھروسا ؛ اعتماد - (۲) یقین ؛ اعتقاد - (۳) (دینیات) اعتقاد ؛ ایمان - (۴) دین؛ مذهب - (۵) معتقدات ؛ عقائد - (۶) وعدہ ؛ قول قرار ؛ بچن - (۷) وفاداری -

*f. -cure, -healing* : علاج بالاعتقاد -

*bad f.* : فتور؛ نیت -

*good f.* : صدق نیت ؛ صدق ارادہ -

*on the f. of* : ضمانت یا کفالت پر -

*pin* one's *f. to* or *upon* : کامل یقین یا اعتماد ہونا -

*punic f.* : غداری -

*the f.* : صحیح ؛ سچا مذهب یا دین -

**Faithful**, *a.* : (۱) وفادار ؛ باوفا ؛ نمک حلال ؛ صادق القول - (۲) ایمان دار ؛ سچائی کے ساتھ کام کرنے والا ؛ سچے دل ؛ سچی نیت سے کام کرنے والا - (۳) قابل اعتماد ؛ قابل اعتبار ؛ اعتبار کے لائق ؛ بھروسے کے لائق - (۴) صحیح ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ مطابق حقیقت ؛ کالاصل ؛ مطابق اصل -

*Father of the f.* : امیر المومنین ؛ خلیفہ -

*the f.* : ایمان دار ؛ مسلمان ؛ سچا مسلمان -

**faithfulness**, *n.* : وفاداری وغیرہ -

**Faithfully**, *adv.* : صفت کے معنوں میں خاص کر ( آپ *yours f.* کا وفادار ) جو ایسے خطوط کے آخر میں ( نام سے پہلے ) لکھا جاتا ھے جن میں کاتب اور مکتوب الیہ اجنبی ہوں -

*deal f. with* : سچی سچی بات کہہ دینا ؛ کھری بات کہنا -

*promise f.* : حتمی وعدہ کرنا -

**Faithless**, *a.* : (۱) بے ایمان ؛ بے اعتقاد - (۲) غدار ؛ نا قابل اعتبار ؛ غیر معتبر ؛ جھوٹا -

**faithlessly**, *adv.* : غداری سے ؛ غیر معتبر طور سے -

**faithlessness**, *n.* : غداری ؛ بے وفائی وغیرہ -

**Fake**, *v. t.*, & *n.* : (۱) (جہاز رانی) رسا - (۲) رسی یا رسے کا پیچ یا بل -

**Fake**, *v. t.*, & *n.* : (۱) (عامیانہ) لیپ پوت کرکے قابل قبول بنانا - (۲) بناوٹی جھوٹی چیزیں ؛ چال بازی ؛ دھوکا - (۳) گھڑی ہوئی (چیزیں) -

**fakement**, *n.* : دھوکا ؛ چال ؛ حیلہ ؛ آرائشی کام (کپڑوں پر) -

**Fakir** (-er), *n.* : بھکاری ؛ فقیر -

**Falbala**, *n.* : گوٹ ؛ مغزی -

**Falcate**, *a.* : (تشریح نباتیات ؛ حیوانیات) درانتی نما ؛ خمیدہ -

**Falcated**, *a.* : (هیئت) هلالی (قمر) -

**Falchion** (fawltshn), *n.* : چوڑی خم کھائی ہوئی اور باہر کو نکلی ہوئی تلوار ؛ تیغہ -

**Falciform**, *a.* : (تشریح) درانتی نما ؛ خمیدہ -

**Falcon** (fawkn, fawlkn), *n.* : باز ؛ شکرہ ؛ شاهین (باز کے شکار کی اصطلاح میں صرف مادہ باز کے لیے) -

**falconry**, *n.* : شاهین بازی -

**Falconer** (fawk-), *n.* : باز آموز ؛ باز کا شکاری ؛ شاهیں باز -

**Falconet** (fawk-), *n.* : (۱) (تاریخ) هلکی توپ - (۲) ایک قسم کی چڑیا جس کی چونچ آگے سے مڑی ہوئی ہوتی ھے -

**Falderal**, *n.* : (۱) کٹھ پتلی ؛ کھلونا - (۲) دکھاوٹی ؛ ٹیپ ٹاپ کی چیز ؛ پوچ چیز (قدیم زمانے میں گیت کے آخر میں ایک بے معنی استائی کے طور پر آتا تھا) -

**Faldstool** (faw-), *n.* : (۱) لاٹ پادری کی بے هتھے کی کرسی - (۲) مسیحی عبادت میں گھٹنے ٹیکنے کے لیے ایک تپائی یا چوکی - (۳) ورد اور وظیفہ پڑھنے کی چوکی -

**Falernian**, *n.* : قدیم ملک کمپانیا ( Compania ) کی ایک شراب کا نام -

**Fall** (fawl), *v. i.* (fell ; fallen) : (۱) گرنا ؛ ٹپکنا - (۲) پیدا ہونا جیسے *lambs f.* - (۳) زوال پذیر ہونا ؛ رتبے یا درجے کا کھودینا (جیسے *fallen angel*) - (۴) جھپٹنا - (۵) ٹوٹ کر الگ ہوجانا ؛ اکھڑجانا ؛ لٹک جانا ؛ لٹکتے رہ جانا - (۶) گرنا (قیمت وغیرہ) ؛ اترنا (بارپیما کے پارے کا) - (۷) گرنا (دریا وغیرہ) - (۷) اترنا (دریا وغیرہ کا) ؛ گھٹنا - (۹) اوندھا ہوجانا ؛ منہ کے بل گرجانا ؛ زمین پر گرپڑنا - (۱۰) معصیت میں مبتلا ہونا ؛ تہس نہس ہوجانا - (۱۱) کسی سمت یا رخ پر ہونا - (۱۲) راجع ہونا - (۱۳) واقع ہونا (کسی تاریخ کو) جیسے (*Easter falls early*)-

*f. astern* : (جہاز رانی) پیچھے رہ جانا یا پیچھے ہٹنا یا پھرنا -

*f. away* : (۱) پھرجانا ؛ بغاوت کرنا ؛ غداری کرنا ؛ مرتد ہوجانا - (۲) گھن لگنا ؛ مٹ جانا ؛ ڈھینا (مکان کا) -

*f. back* : پیچھے ہٹنا ؛ پس پا ہونا -

*f. back upon* : سہارا لینا ؛ آسرا یا سہارا ڈھونڈنا ؛ رجوع کرنا -

*f. behind* : (۱) پیچھے رہ جانا - (۲) بہت آهستہ چلنا -

*f. due* : واجب الادا ہونا (رقم وغیرہ کا) -

*fallen on evil times* : برے دن آنا -

*f. for* : گرویدہ ہونا -

*f. foul of* : ٹکرانا ؛ متصادم ہونا ؛ حملہ کرنا ؛ لڑ پڑنا ؛ بگڑ بیٹھنا -

*f. in* : (۱) (فوجی) قطار میں کھڑا ہونا یا کرنا - (۲) اندر کو جھک جانا یا دھنس جانا (عمارت وغیرہ کا) - (۳) واجب الادا ہونا (قرض وغیرہ کا) - (۴) دستیاب ہونا ؛ مل سکنا (زمین وغیرہ کا) - (۵) ختم ہو جانا (کرایے کی مدت وغیرہ کا) -

*falling sickness* : صرع ؛ ام الصبیان ؛ مرگی -

*falling star* : شہاب ثاقب -

*f. in love* : محبت میں گرفتار ہونا -

*f. into, (lines)* : قطار میں کھڑے ہوجانا -

*f. into a rage* : طیش میں آنا -

*f. into conversation with* : کسی سے باتیں کرنے لگنا -

*f. into habit* : اختیار کرنا (عادت وغیرہ کا) -

*f. in with* : (۱) اتفاقی ملاقات ہونا ؛ ملنا ؛ مڈ بھیڑ ہونا - (۲) اتفاق کرنا ؛ مان لینا ؛ قبول کرنا ؛ کسی کے قول یا خیال یا رائے کا - (۳) متفق ہونا (کسی شخص سے) - (۴) مطابق ہونا ؛ ڈھال لینا (اپنے تئیں) -

*f. off* : (۱) الگ ہوجانا؛ ساتھ چھوڑنا ؛ علحدگی اختیار کرنا ؛

واپس لینا - (۲) گھٹ جانا ؛ کم ہوجانا ؛ چھیجنا ؛ انحطاط پذیر ہونا؛ (انہیں معنوں میں - *falling off*) (۳) پتوار یا سکان کے قابو سے نکل جانا ( جہاز کا ) - (۴) بغاوت کرنا -

*f. on*: (۱) لڑائی میں شریک ہونا - (۲) گرنا ؛ ٹوٹ پڑنا ( کھانے پر ) -

*f. (up) on*: حملہ کرنا ؛ دھاوا یا چڑھائی کرنا -

*f. (up) on* one's *feet* or *legs*: مشکل سے بچ نکلنا -

*f. on* one's *sword*: خود کشی کرنا -

*f. out*: (۱) لڑپڑنا ؛ جھگڑبیٹھنا - (۲) واقع ہونا ؛ پیش آنا - (۳) انجام بخیر ہونا - (۴) ( فوجی ) صف سے الگ ہوجانا یا چھوڑ دینا -

*out f. of*: چھوڑ دینا ؛ ترک کردینا ( عادت وغیرہ ) -

*f. prostrate, flat, plans f. to the ground*: پانی پھرجانا ؛ خاک میں مل جانا -

*f. short*: (۱) غیر مکتفی ہو جانا - (۲) نشانے تک نہ پہنچنا ( تیر یا گولی کا ) -

*f. short of*: حصول مقصد میں ناکام ہونا ؛ قاصر رہنا ؛ پورا نہ ہونا -

*f. through*: ناکام رہنا یا رہ جانا

*f. to*: شروع کرنا ( خاص کر کھانا ) ؛ کھانا ، لڑائی ، مار پیٹ شروع کردینا -

*f. to — ing*: - (*fell to working* جیسے) شروع کرنا ؛ اختیار کرنا

*f. to pieces, in two, asunder*: ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا ؛ پاش پاش ہوجانا -

*f. under*: کسی تقسیم کی تحت میں آنا -

*f. under observation*: مشاھدے میں آنا -

*f. upon a corrupt age*: بُرے زمانے سے سابقہ پڑنا ؛ بُرے زمانے میں ہونا -

*f. within*: شامل ہونا -

*eyes f.*: نظریں نیچی ہوجانا -

*faces f.*: پژمردہ ہونا ؛ افسردہ ہونا ؛ چہرہ اُترنا -

*fell amongst thieves*: چوروں میں پھنس گیا -

*fell a prey* or *sacrifice to*: -کا شکار ہوگیا ؛- کے پھندے میں پھنس گیا -

*fell dumb*: صمٌ و بکمٌ ہوگیا -

*fell into error*: غلطی میں پڑگیا ؛ چوک گیا -

*fortress falls*: قلعہ فتح ہوگیا

*houses fell*: گھر ڈھ گئے -

*it fell in my way*: - ( اتفاقاً ملنا ( کسی شے یا شخص کا

*many fell*: - ( مارے گئے ؛ کھیت رھے ؛ جان سے گئے ( جنگ میں

*revenues f. to the Crown*: مال گزاری کا بحق سرکار جمع ہونا -

*seven lions fell to his rifle*: اس کے نشانے سے سات شیر شکار ہوئے -

*subject falls into three divisions*: مضمون تین حصوں میں منقسم ھے -

*the lot fell upon me*: میری قسمت میں آیا ؛ میرے حصے میں آیا ؛ میرے پلے پڑا ؛ میرے سر پڑا -

*wicket falls*: ( کرکٹ ) کھلاڑی اوٹ ہوگیا -

*woman falls*: عصمت کا جاتے رہنا -

**Fall**, *n. & v. i.*: (۱) گرنا - (۲) بارش وغیرہ کی مقدار - (۳) بکری یا بھیڑ کے بچے جتنے پیدا ھوں ان کی تعداد - (۴) آبشار ؛ چشمہ ( جمع میں ) - (۵) ڈھلان ؛ اُتار ؛ نشیب ؛ مقدار ترکہ - (۶) ( جہاز ) بار بردار آنکڑے کی رسی - (۷) جتنی لکڑی کاٹی گئی ہو اس کی مقدار - (۸) ہوا و ہوس کا شکار ہوجانا ؛ بندۂ ہوا و ہوس ہونا - (۹) عورتوں کا ایک طرح کا برقعہ ؛ زنانہ نقاب کی ایک قسم -

*f. of the year* or *leaf*: ( خاص کر امریکی ) موسم خزاں ؛ پت جھڑ کی رُت -

*the F. of man*: آدم کی معصیت ؛ آدم کا نکالا جانا -

*try a. f.*: کُشتی ؛ کُشتی میں چت ہونا ( حقیقی اور مجازی دونوں معنوں میں ) -

**Fallacy**, *n.*: (۱) مغالطہ ؛ سفسطہ - (۲) ( منطق میں ) مغالطہ ؛ مغالطے کی ایک صورت - (۳) دھوکا ؛ بھلاوا ؛ فریب ؛ چھل ؛ جُل ؛ غلطی - (۴) بودا پن ؛ فریب کاری ؛ غیر تشفی بخش ہونا ( دلیل یا اعتقاد کا ) -

*pathetic f.*: مغالطہ جذباتی ( یعنی فطرت سے انسانی جذبات کا منسوب کرنا ) -

**fallacious**, *a.*: مغالطہ دہ -

**fallaciously**, *adv.*: مغالطے کے طور پر -

**fallaciousness**, *n.*: مغالطہ دہی -

**Fal-lal**, *n.*: ٹیپ ٹاپ ؛ زیب و زینت کی چیزیں -

**fallallery**, *n.*: ٹیپ ٹاپ

**Fallible**, *a.*: خطا پذیر ؛ خاطی ؛ چوکنے والا -

**fallibility**, *n.*: خطا کاری -

**Fallow**, *n., a., & v. t.*: (۱) وہ زمین جس کو ہل چلانے کے بعد ایک سال تک بغیر جوتے چھوڑ دیا جائے - (۲) اراضی غیر مزروعہ ؛ بن جوتی بوئی زمین ؛ پرتی ؛ اوسر ؛ اُفتادہ - (۳) نلانا -

**Fallow**, *a.*: ہلکا بھورا ؛ ہلکا سرخ ؛ سرخی مائل زرد -

*f. -deer*: چکارا -

**False** ( fawls ), *a. & adv.*: (۱) غلط ؛ نادرست ؛ غیر صحیح ؛ بے جا ؛ باطل - (۲) جھوٹ بولنا ؛ دروغ گوئی ؛ دروغ بافی ؛ جھوٹ ؛ دروغ - (۳) مکار ؛ دغاباز ؛ فریبی ؛ بے وفا - (۴) بناوٹی ؛ جعلی ؛ فرضی ؛ مصنوعی - (۵) خام ؛ نیم ( جیسے نیم حکیم ) - (۶) دھوکے سے ؛ جعل سے ؛ فریب سے -

*f. acacia*: انگلستان کے ایک آرائشی پودے کا نام -

*f. bottom, keel*: کشتی میں کا عارضی ( افقی ) پردہ -

*f. colours*: جعلی جھنڈا ( جس کے استعمال کا حق نہ ہو ) -

*f. concord*: اصول مطابقت کی خلاف ورزی -

*f. drawing*: خلاف اصول نقاشی -

*f. imprisonment*: خلاف قانون قید -

*f. medium*: غلط واسطہ -

*f. mirror*: فریب دہ -

*f. note*: ( موسیقی ) غلط سُر

*f. position*: اڑچن میں پڑنا -

*f. pride*: جھوٹا گھمنڈ

*f. quantity*: شعر کے مصرعے میں یا تلفظ میں کسی حرف علت کی حرکت کا امالہ -

*f. shame*: جھوٹ موٹ کی شرم -

*f. start*: ( دوڑ ) اصول کے خلاف دوڑ کا آغاز -

*f. step*: لغزش -

*f. weights*: جھوٹے بات -

*play person f.*: دھوکا دینا ؛ غداری کرنا -

**falsely**, *adv.*: جھوٹ موٹ وغیرہ -

**falseness**, *n.*: جھوٹ ؛ فریب کاری وغیرہ -

**falsity**, *n.*: بطلان ؛ عدم صداقت ؛ دروغ بافی ؛ جھوٹ ؛ فریب کاری -

**Falsehood**, *n.*: (۱) فریب ؛ مکر ؛ دھوکا ؛ غدر - (۲) جھوٹی یا بناوٹی چیز یا بات ؛ خلاف واقعہ ؛ عدم صحت ؛ ناراستی - (۳) جھوٹ ؛ دروغ بیانی -

**Falsetto** ( fawl- ), *n.*: معمول سے زیادہ اونچی چیخ -

*in f., a f. tone &c.*: جھوٹی آواز وغیرہ؛ اکثر جھوٹے یا بناوٹی غصے کے معنی میں بھی آتا ھے -

**Falsify** ( fawl- ), *v. t.*: جعل بنانا ؛ گھڑنا ( دستاویز یا تحریر کا ) (۲) غلط بیانی کرنا - (۳) غلط کرنا ؛ بگاڑنا ؛ ڈنڈی مارنا - (۴) مایوس کردینا ؛ پانی پھیرنا ( امیدوں پر ) ؛ مٹانا ( خوف ) -

**falsification**, *n.*: جعل سازی ؛ غلط بیانی ؛ دروغ بافی ؛ بگاڑنا وغیرہ -

**Falter** ( fawl- ), *v. i. & t.*: (۱) ڈگمگانا ؛ لڑکھڑانا ؛ لٹ پٹانا ؛ تتلانا ؛ پس و پیش کرنا ؛ تامل کرنا- (۲) ھکلانا؛ اٹکنا ؛ ھچکچانا ؛ رک رک کر بولنا ؛ تتلانا ؛ لٹ پٹانا -

*f. out*: ھچکچاھٹ کے ساتھہ یا اٹک اٹک یا رک رک کر بات کرنا -

**falteringly**, *adv.*: اٹک اٹک کر ؛ رک رک کر ؛ تامل سے -

**Fame**, *n.*: (۱) شہرہ ؛ چرچا ؛ شہرت - (۲) افواہ ؛ عام خبر ؛ آوازہ - (۳) نیک نامی ؛ جس ؛ نام ؛ ناموری -

*house of ill f.*: رنڈی خانہ -

**Fame**, *v. t.*: مشہور ھونا ؛ معروف ھونا ؛ زباں زد ھونا -

**Familiar** ( -yar ), *a. & n.*: (۱) ( متروک ) اپنے خاندان کا - (۲) بے تکلف - (۳) خوب واقف اور آشنا ( کسی مضمون سے ) - (۴) جانا بوجھا ؛ اچھی طرح سے جانا ھوا ؛ نیا پرانا ھونا - (۵) معمولی ؛ روز مرہ کا ؛ عام ؛ بے تکلف ؛ آشنا ؛ یار ( عشق یا تعلق کے اعتبار سے ) - (۶) ( رومن کیتھولک ) وہ شخص جو پوپ یا لاٹ پادری کے گھر میں مخصوص خدمات پر مامور ھو - (۷) بے تکلف دوست یا لنگوٹیا یار ؛ یارغار -

*f. spirit*: موکل جن یا بھوت -

**familiarly**, *adv.*: بے تکلفی سے وغیرہ -

**Familiarity**, *n.*: (۱) بے تکلفی ؛ گہرا تعلق ؛ ربط ؛ گہری واقفیت (شخص یا مضمون سے ) - (۲) لگاو یا تعلق ( عشقیہ ) ؛ ( جمع ) بوس و کنار - (۳) بے تکلفی کا برتاو ( بڑوں اور چھوٹوں سے ) -

**Familiarize** ( -ya- ), *v. t.*: پوری طرح واقف کرادینا ؛ روشناس کرادینا ( شخص یا مضمون کو ) -

**familiarization**, *n.*: واقفیت ؛ روشناسی وغیرہ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Family**, *n.*: (۱) ایک گھرانے کے لوگ ؛ ماں باپ ؛ والدین ؛ بچے ؛ اولاد ؛ خادم ؛ نوکر ؛ چاکر ؛ خاندان ؛ گھرانا ؛ کنبہ ؛ بھائی بند - (۲) ماں باپ ؛ بھائی بند ( خواہ وہ اکٹھے رھتے ھوں یا نہ رھتے ھوں ) - (۳) اولاد - (۴) ھم جدی ؛ ھم نسل؛ ھم قبیلہ -(۵) قوم ؛ نسل؛ پیڑھی ؛ ایک ھی نسل یا قوم کے لوگ - (۶) اشخاص یا اقوام کی یا جو سیاسی یا مذھبی تعلق سے متحد ھوں ملت - (۷) ھم قسم - (۸) ھم نوع ؛ ھم جنس -

*f. Bible*. بڑی سی انجیل جس میں کچھہ سادے ورق لگے ھوتے ھیں' جن پر بچوں کی پیدائش وغیرہ کی یاد داشتیں لکھی جاتی ھیں -

*f. butcher*: گھروں کے راتب کا قصاب -

*f. coach*: (۱) بڑی سی بند گاڑی - (۲) ایک طرح کا کھیل جس میں ھارنے پر بعض مضحکہ خیز شرطیں پوری کرنی پڑتی ھیں -

*F. Compact*: اٹھارھویں صدی میں فرانس' اسپین ( ھسپانیہ ) اور دونوں صقلیہ بور بون ( Bourbon ) خاندانوں کا معاھدہ انگلستان اور اسٹریلیا کے خلاف -

*f. hotel*: وہ ھوٹل جہاں اکثر پورے خانداں مقیم ھوتے ھیں -

*f. likeness*: مشابہت ( اھل خانداں کی ) -

*f. living*: پادری معاش جس کے دینے کا خاندان کا بزرگ مجاز ھو -

*f. man*: اھل و عیال والا -

*f. tree*: نسب نامہ ؛ شجرہ نسب -

*happy f.*: مختلف قسم کے جانور جو ایک ھی پنجرے میں بند ھوں -

*Holy F.*: مریم عذرا' عیسیٰ مسیح ' سینٹ یوسف ' ( اور اکثر ) سینٹ یحیی اور سینٹ الزبتہ -

*in a f. way*: بے تکلفانہ -

*in the f. way*: پیٹ سے ؛ حمل سے؛ حاملہ -

*of f.*: شریف النسل ؛ شریف ؛ خاندانی ؛ عالی خاندان -

**Famine**, *n.*: (۱) قحط ؛ کال ؛ گرانی - (۲) قلت ( مثلاً پانی وغیرہ کی ) -

*f. prices*: کال کے زمانے کی قیمتیں -

*die of f.*: بھوکوں مرنا -

**Famish**, *v. i. & t.*: بھوکوں مرنا ؛ بھوکوں مارنا ؛ فاقوں کی نوبت پہنچنا -

*be famishing*: ( بول چال میں ) بھوک لگنا -

**Famous**, *a.*: مشہور ؛ شہرہ آفاق ؛ معروف ؛ نامی ؛ نامور ؛ ( بول چال ) نہایت عمدہ ؛ بڑھیا ؛ اعلی درجے کا -

**famously**, *adv.*: مشہور طور پر ' عمدہ طور پر -

**Famulus**, *n.* ( pl *-li* ): جادوگر ( ساحر ؛ شعبدہ باز ) کا ملازم -

**Fan**, *n.*: (۱) سوپ ؛ چھاج - (۲) پنکھا ؛ بادکش - (۳) پنکھہ یا پنکھے کی طرح پھیلی ھوئی آرائش کی چیز- (۴) ایک گھومنے والا پنکھا - (۵) ( بحری ) انجن کا پنکھا - (۶) ( پون چکی میں ) چھوٹا سا بادباں جس سے چکی کے پردوں کا رخ ھوا کی طرف رھتا ھے -

*f. -light.* : دروازے کے اوپر کی کھڑکی پنکھے کی شکل کی -

*f. -tail* : (۱) پنکھے کی شکل کی دُم یا سرا - (۲) ایک طرح کا کبوتر ؛ لقا کبوتر - (۳) کوئلے کی کان میں کام کرنے والے کی ٹوپی ؛ پن ڈرک ٹوپی -

*f. tracery* : ( عمارت میں ) گوتھی عمارت کی کھڑکی کے اوپر آرائشی حصہ -

**Fan**, *v. t. & i.* : (۱) اناج پھٹکنا یا اُڑانا - (۲) بھوسی کو پھٹک کے اُڑادینا - (۳) پنکھے سے کسی چیز کو اُڑادینا - (۴) پنکھا جھلنا ؛ پنکھا کرنا ؛ پنکھا ہلانا ؛ پنکھے سے ہوا دے کر کسی چیز کو ٹھنڈا کرنا - (۵) آگ کو پنکھا کر کے یا ہوا دے کر بھڑکانا ؛ آگ بھڑکانا ؛ اشتعال پیدا کرنا - (۶) ( ہوا ) آہستہ آہستہ چلنا ؛ ٹھنڈا کرنا - (۷) پنکھے کی طرح پھیلنا یا پھیلا دینا -

**fanner**, *n.* : پھٹکنے والا -

**Fan**, *n.* : ( عامیانہ ) رسیا ( کھیل تماشے کا شوقین ) -

**Fanatic**, *a. & n.* : کٹر ؛ متشدّد ؛ متعصب -

**fanatical**, *a.* : متعصبانہ ؛ متشدّدانہ -

**fanatically**, *adv.* : متعصب طور پر -

**fanaticism**, *n.* : تعصب ؛ تشدّد

**fanaticize** *v. i. & t.* : تعصب یا تشدّد برتنا ؛ تعصب یا جوش پھیلانا -

**Fancier**, *n.* : شوقین ؛ پرکھنے والا ( کسی جانور یا چیز کا ) -

**Fanciful**, *a.* : (۱) وہمی ؛ وسواسی ؛ خیالی ؛ متلون ؛ لہری - (۲) انوکھا ؛ عجیب شکل کا ؛ انوکھی وضع سے آراستہ - (۳) فرضی ؛ غیر واقعی ؛ خیالی ؛ وہمی ؛ انوکھی شکل کا -

**fancifully**, *adv.* : وہمی یا خیالی طور پر ؛ انوکھے پن سے ؛ تلوں سے -

**fancifulness**, *n.* : انوکھا پن ؛ وہمی پن -

**Fancy**, *n. & a.* : (۱) وہم ؛ وہمیات ؛ ظن ؛ گمان ؛ خیال باطل - (۲) واہمہ - (۳) تصور - (۴) قیاس ؛ مفروضہ - (۵) موج ؛ لہر ؛ ترنگ - (۶) رغبت ؛ میلان - (۷) جانوروں کی اچھی نسلیں بنانے کا فن - (۸) زرق برق ؛ پُرتکلف - (۹) کئی رنگ کا ( پھول وغیرہ ) -

*f. -ball* : ناچ جس میں طرح طرح کے بہروپ بدلتے ہیں -

*f. bread* : پر تکلف روٹی -

*f. dog, pigeon* : جو کسی خاص خوبی یا وصف کو اُجاگر کرنے کی خاطر پالا جائے -

*f. dress* : بہروپ کا لباس -

*f. fair* : مینا بازار -

*f. franchise* : من مانے اوصاف ( رائے دھندگی کے لیے ) -

*f. free* : نا آشنائے محبت -

*f. man* : ( سوقیانہ ) معشوق ؛ محبوب ؛ دلارام ؛ یار ؛ بھڑوا -

*f. picture* : خیالی ؛ وہمی ( تصویر وغیرہ ) -

*f. price* : - ( قیمت وغیرہ ) بے تکی ؛ من مانی ؛ بے انداز

*f. -work* : کشیدے اور گل کاری کا کام

*catch the f. of* : گرویدہ کرنا -

*take a f. to, for* : مائل ہونا ؛ راغب ہونا ؛ لٹو ہونا ؛ ریجھنا -

*the f. (fanciers)* : شوقین یا رسیا ( خاص کر گھونسا بازی کا ) -

**Fancy**, *v. t.* : (۱) قیاس کرنا ؛ تصور کرنا - (۲) گمان کرنا ؛ ( بول چال ) اپنے کو بڑا سمجھنا ؛ دل کی لینا ؛ خودبیں ہونا - (۳) کسی خاص وصف کو اُجاگر کرنے کی خاطر پالنا ( جانوروں کا ) -

*fancy* : ( فجائیہ تعجب ) دیکھو تو !

*take a f. to* : ریجھنا ؛ لٹّو ہونا ؛ بھانا ؛ پسند کرنا -

**Fandangle**, *n.* : عجیب آرائش ؛ انوکھی سجاوٹ ؛ مورکھ پن ؛ گاودی پن -

**Fandango**, *n.* : ھسپانیہ کا ناچ ؛ اس ناچ کی لے یا تان -

**Fane**, *n.* : ( شعر ) مندر ؛ عبادت خانہ ؛ معبد ؛ دیول -

**Fanfare**, *n.* : تُرئی یا بگل کا بجنا

**Fanfaronade**, *n.* : ڈینگ ؛ شیخی ؛ شیخی خوری -

**Fang**, *n.* : (۱) دانت ؛ کھیس ( خاص کر کُتّے یا بھیڑیے کی ) ؛ ناب - (۲) سانپ کے زہری دانت - (۳) کسی اوزار کی نوک - (۴) دانت کی جڑ -

( - ) **fanged**, *a.* : دنتیلا -

**fangless**, *a.* : بے دانت کا ؛ ادنت -

**Fang**, *v. t.* : نل چالو کرنے کے لیے اُس میں پانی ڈالنا -

**Fantasia** ( -azea, -ahzia ), *n.* : وہ گیت یا گانا جس میں بمقابلے فن کے خیال آرائی کا زیادہ لحاظ کیا گیا ہو -

**Fantast, Ph-**, *n.* : خیالی ؛ خیالی پلاو پکانے والا -

**Fantastic**, *a.* : (۱) خیالی ( شاذ ) ؛ عجیب ؛ عجیب و غریب ؛ بے اصل ؛ متلون ؛ لہری ؛ سنکی ؛ شیخ چلی - (۲) نرالا ؛ بے ڈھنگا اعجوبہ ؛ طرفہ -

**fantasticality**, *n.* : اعجوبہ پن ؛ سنکی پن -

**fantastically**, *adv.* : خیالی طور پر ؛ عجیب طور پر وغیرہ -

**fantasticalness**, *n.* : خیالی پن -

**fantasticism**, *n.* : موضوعیت ( یعنے وجود خارجی سے انکار ) -

**Fantasy, Ph-**, *n.* : (۱) قوت واہمہ - (۲) ذہنی شبیہہ - (۳) انوکھی وضع -

*fantasia* : خیالی منصوبہ -

*fantoccinia* ( -tshene ), *n. pl.* : کٹھ پتلی ؛ کٹھ پتلی کا تماشا -

**Faquir** : دیکھو FAKIR -

**Far**, *adv.* (farther, -thest, further, -thest), & *n.* : (۱) دُور ؛ فاصلے پر ؛ دُور دراز ؛ بعید ( نیز مجازاً ) - (۲) دور تک ( جیسے *driven f. into the ground* ) - (۳) غائب ؛ گم ( خیال میں ) - (۴) فاصلے سے ؛ دور سے -

*f. & away* : کہیں زیادہ -

*f. -away* : دُور ؛ بہت دُور ( زماں و مکاں ) -

*f. be it from me to* : دُور پار کلا ؛ خدا نہ کرے کلا میں -

*f. -between* : شاذ -

*f. -famed* : مشہور و معروف ؛ شہرۂ آفاق

*f. -fetched* : دور از کار ؛ دور کی ( تشبیہ ، استعارہ وغیرہ ) ؛ آورد یا تکلف وتصنع سے -

*f. -flung* : دور تک پھیلا ہوا -

*f. gone* : (۱) بہت بیمار ؛ مخبوط الحواس ؛ نشے میں چُور ؛

مقروض - (۲) دور پہنچا ہوا ( معاملہ وغیرہ ) -

*f. off* : دور ؛ بعید المسافت ؛ بعید ؛ دور دراز -

*f. -reaching* : دور رس ؛ دور اثر -

*f. -seeing* : دور اندیش ؛ دوربین ؛ دوربین ( جس سے دور کی چیز اچھی طرح دکھائی دے ) -

*as f. as, so f. as. in so f. as* : جہاں تک ہوسکے ؛ جس حد تک ممکن ہو -

*by f.* : تفصیلی معنوں میں -

*go f. to effect* : (۱) ایسا ایسا کربیٹھیگا ؛ قریب ہی ہے کہ کرگزرے یا کرڈالے - (۲) بہت فاصلے سے -

*he will go f* : اپنی سی کرے گا -

*how f.* : کہاں تک ؛ کس حد تک -

*so f.* : (۱) اِتنی دور ؛ اِتنے فاصلے پر ؛ اِتنی مسافت پر - (۲) اب تک ؛ تا ایں دم ؛ اِلی الاٰن -

**Far**, *a.* ( farther, -est, further, -est) : دور؛ دور دراز؛ بعید المسافت؛ بعید -

**Farad**, *n.* : ( برقیات ) فیراڈے برقی مقناطیسی رو کے ناپنے کی اکائی -

**Faradaic**, *a.* : - ( بجلی کی رو ) امالی ؛ بھرا ہوا ؛ امالہ انگیز

**Farce**, *n.* : (۱) نقل ؛ سوانگ ؛ ہنسنے ہنسانے کے واسطے ایک قسم کا ناٹک کا بہروپ - (۲) لغو ؛ لایعنی ؛ استہزا -

**farcical**, *a.* : ہنسی مذاق کا ؛ مذاقیہ ؛ مذاقیہ ڈرامے کا -

**farcicality**, *n.* : نقالی -

**farcically**, *adv.* : مذاقیہ طور پر ؛ نقالی کے طور پر -

**Farce**, *v. t.* : ( متروک ) مسالا لگانا ؛ چٹ پٹا بنانا ؛ بھرنا ؛ ٹھونسنا ( طباخی میں اور مجازاً انشا میں ) -

*farceur* ( -ser ), *n.* : ٹھٹول ؛ ٹھٹھے باز ؛ مسخرا -

**Farcy**, *n.* : ایک بیماری ( خاص کر گھوڑوں کی ) -

*f. bud, button* : اِس بیماری کی گلٹی یا گومڑا -

**Fardel** ( -dl ), *n.* : ( متروک ) گٹھا ؛ بوجھ ؛ بوجھا -

**Fare**, *n.* : (۱) مسافر گاڑی کا کرایہ ؛ کرایہ سفر ؛ سفر کا کرایہ ؛ بھاڑا ؛ سواری کا کرایہ - (۲) کرایے کی گاڑی کا مسافر - (۳) زادراہ ؛ توشہ -

**Fare**, *v. i.* : (۱) ( شعر ) سفر کرنا ؛ کوچ کرنا - (۲) واقع ہونا ؛ پیش آنا ( *how fares it* ? ) - (۳) اچھی یا بری طرح بسر ہونا ؛ گزرنا ( کسی پر یا کسی کی ) ؛ اچھی یا بری پیش آنا - (۴) سیر چشمی یا خست سے کھانا کھلانا ؛ عمدہ کھانوں سے تواضع ہونا یا اچھا کھانا ملنا -

*f. forth* : چلو ؛ کوچ کرو -

**Farewell**, *int.* & *n.* : (۱) خدا حافظ ؛ اللہ بیلی ؛ اللہ کے حوالے ؛ اللہ نگہبان ؛ الوداع ؛ خیر باد ؛ رخصت - (۲) (*N.*) الوداع کہنا ؛ رخصت ہونا وغیرہ -

*f. to* : بس الوداع ، والسلام -

**Farina**, *n.* : (۱) آٹا یا میدہ - (۲) سفوف - (۳) ( نباتیات ) زر ؛ زیرہ - (۴) ( کیمیا ) نشاستہ -

**farinaceous**, *a.* : آٹے یا میدے کا ؛ نشاستے کا ؛ نشاستہ دار -

**Farinose** ( -s ), *a.* : نشاستئی ؛ نشاستہ دار . سفوف چھڑکی ہوئی ( شئے ) .

**Farl**, *n.* : ( آٹے کی ) ٹکیا ؛ ٹکیا ؛ قرص -

**Farm**, *n.* : (۱) کھیت ؛ کاشت ؛ کشت ؛ مزروعہ زمین ؛ اراضی مزروعہ - (۲) بچوں کی تربیت گاہ -

*f. -house* : کھیت سے ملحق مکان -

*f. -stead* : کھیت مع مکانات -

*f. yard* : اِحاطہ یا باڑہ -

*home f.* : سیر ؛ وہ اراضی جو مالک جایداد خود کاشت کرنے کے لیے محفوظ کرلے -

**Farm**, *v. t.* & *i.*, *f. out* : (۱) ٹھیکہ ، اجارہ دینا - (۲) مزدور یا مویشی کرایے پر دینا - (۳) مقررہ معاوضے پر بچوں کی پرورش وتربیت کرنا - (۴) کھیتی باڑی کرنا ؛ کاشت کرنا ؛ کاشت کاری کرنا ؛ کاشت کاربننا -

**farmer**, *n.* : کاشتکار -

**farming**, *n.* : کھیتی باڑی -

**Faro**, *n.* : تاش سے جوے کا کھیل -

**Farouche** ( -oosh ), *a.* : افسردہ ؛ بد مزاج ؛ شرمیلا -

**Farrago** ( -ah-, -a- ), *n.* : گڈ مڈ ؛ گھال میل ؛ خلط ملط ؛ کھچڑی ؛ بیچ میل -

**farraginous**, *a.* : ملواں ؛ گڈ مڈ -

**Farrier**, *n.* : (۱) نعل بند ؛ نعل جڑنے والا - (۲) سلوتری ؛ بیطار -

**farriery**, *n.* : بیطاری ؛ سلوتری کا کام -

**Farrow**, *n.*, & *v. t.* & *i.* : سور یا خنزیر کا جھول ؛ سوری کا جھول نکالنا یا بچے پیداکرنا -

**Fart**, *n.*, & *v. i.* : (۱) گوز ؛ پاد ؛ باو - (۲) پادنا ؛ گوزمارنا ؛ باو چھوڑنا ؛ پادمارنا -

**Farther**, *adv.* & *a.* : (۱) دور تر ؛ اور دور ؛ آگے ؛ فاصلے پر - (۲) دور سے ؛ اور آگے سے ؛ فاصلے پر سے ؛ فاصلے سے ؛ جیسے *I'll see you f.* ( or further ) *first* ( جہنم میں ملاقات ہوگی یعنے میں قطعاً ملنا نہیں چاھتا ) - (۳) علاوہ ؛ بھی ؛ اور ؛ مزید برآں ( آج کل اِس معنی میں *further* استعمال ہوتا ھے ) - (۴) (*Adj.*) مستزاد ؛ زیادہ ؛ زائد ؛ مزید ؛ بہت آگے ؛ زیادہ فاصلے پر -

**farthermost**, *a.* : بعید ترین ؛ بہت دور -

**Farthest** ( -dh- ), *a.* & *adv.* : (۱) بہت دور ؛ نہایت بعید - (۲) (*Adv.*) نہایت دور ؛ بہت دور تک -

*at the, at, f.* : بہت ھی فاصلے پر ؛ نہایت دور ؛ زیادہ سے زیادہ ؛ زائد سے زائد ؛ زیادہ سے زیادہ دیر میں ؛ بہت دیر ہوئی تو ؛ دیر سے ؛ دیر میں -

**Farthing** ( -dh- ), *n.* : (۱) ( سکہ ) ایک پینی کا چوتھا حصہ - (۲) بہت ھی کم یا حقیر ؛ پھوٹی کوڑی ؛ حبہ برابر ( جیسے *doesn't matter a f.* ) -

**Farthingale**, *n.* : سایہ جس کے اندر کی طرف لچک دار لکڑی یا تار کا چکر لگا ہوتا ھے تا کہ اُٹھا اور پھیلا رھے -

**Fasces**, *n. pl.* : ( تاریخ روما ) تنتوں کا گٹھا جس کے بیچ میں ایک کلھاڑی بھی ہوتی تھی جس کو ایک افسر مجسٹریٹ کے آگے آگے لے کر چلتا تھا ؛ نشان حکومت ؛ نشان اقتدار -

**Fascia** ( fashia ), *n.* : (۱) ( تعمیر ) لگر یا اولتی کے نیچے کی لکڑی یا پتھر - (۲) ( تشریح ) ریشہ دار یا پٹھے کا ھلکا سا غلاف

(۳) پٹی ؛ بند ؛ بندھن ؛ پیٹی (۴) ڈورا ؛ ڈوری -

**Fasciated** ( fashi -), *a.* : ( نباتیات ) (۱) ملے ہوئے یا جڑے ہوئے حصوں والا - (۲) لکیر دار ؛ مخطوط ؛ خط دار ؛ دھاری دار ؛ دھاریوں والا -

**fasciation,** *n.* : (۱) مل کر ایک بننا - (۲) کسی عضو پر پٹی باندھنا -

**Fascicle, -icule, -iculus,** ( fasi- ) *n.* : (۱) ( نباتیات ) گپھا ؛ گچھا - (۲) کتاب کے اجزا جو قسط وار شائع کیے جائیں -

**fascicled, fascicular,** *aa.* : گچھے دار ؛ گچھانما -

**fasciculate** (d), *aa.* : گچھے دار -

**fasciculation,** *n.* : گچھے دار ہونا ؛ گچھانما ہونا -

**Fascinate,** *v. t.* : (۱) گرویدہ کرنا ؛ موہ لینا ؛ جادو کردینا ؛ مسحور کرنا ؛ افسوں کرنا ( خاص کر سانپوں کے لیے ) ؛ شکار کو اپنی نگاہ یا محض موجودگی کے زور سے بھاگنے کے قابل نہ رہنے دینا ( خاص کر سانپوں کے لیے بولا جاتا ہے ) - (۲) بے انتہا کشش سے کام لینا -

**fascinating,** *a.* : گرویدہ کرنے والا ؛ دل ربا ؛ دل کش ؛ مسحور کرنے والا -

**fascinatingly,** *adv.* : دل کشی سے ؛ دل ربائی سے -

**fascination,** *n.* : دل ربائی ؛ دل فریبی ؛ دل کشی ؛ افسوں ؛ سحر -

**fascinator,** *n.* : دل ربا ؛ من موہن -

**Fascine** ( -sen ), *n.* : لکڑیوں کے گٹھے جو مورچوں کے اونچا کرنے ، کھائیوں کے بھرنے ، فصیلوں کے مضبوط کرنے اور کرگجوں کے بنانے کے کام آتے ہیں ( خاص کر جنگ کے موقعوں پر ) -

*f. dwelling* : قبل از تاریخ کے زمانے کی جھیلوں میں بنے ہوئے گھر یا گھروندے جو پانی کی سطح کے نیچے بانس ، بلیاں وغیرہ گاڑ گاڑ کر اور ان پر لکڑیاں بچھا بچھا کر بنائے جاتے تھے -

**Fascism,** *fascismo* (-shezmo ), *n.* : اٹلی کی اس جماعت محبان وطن کے اصول اور تنظیم جو جنگ عظیم کے دوران میں قائم ہوئی اور جس کا مسلک اشتراکیوں کے اصول کے خلاف ہے اور میسولنی اس کا سردار ہے ؛ مسلک فاشستی -

**fascist, fascista** ( -she-; pl.-*ti* pron. -te ), *n.* : مسلک فاشستی کا پیرو -

**Fash,** *v. t., & n.* : - (۱) جھنجھٹ ؛ مصیبت ؛ علت ؛ آفت ؛ کھکھیڑ - (۲) تنگ کرنا ؛ دق کرنا ؛ مصیبت میں پھنسانا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ آفت میں ڈالنا ؛ کھجانا ؛ ستانا ؛ تکلیف دینا ؛ پریشان کرنا -

**Fashion** ( -shn ), *n. & v. t.* : (۱) بنانا ؛ گھڑنا ؛ وضع کرنا ؛ وضع نکالنا ؛ ڈھالنا ؛ رسم ایجاد کرنا ؛ نئی راہ نکالنا - (۲) وضع ؛ تراش ؛ تراش خراش ؛ انداز ؛ ڈول ؛ ڈھج ؛ روپ ؛ شکل ؛ صورت ؛ مروجہ رسم ؛ رسم ؛ وضع ؛ رواج ؛ انداز ( خاص کر لباس میں ) - (۳) طبقۂ اُمرا کے طور طریق

*f. -plate* وہ تصویر جس میں لباس کی وضع قطع دکھائی جائے -

*after in, a f.* : خاص طور پر نہیں ؛ معمولی طور پر ؛ یونہیں سا -

*after the f. of* : مثل ، مانند ؛ طرح ؛ وضع کا ؛ انداز کا ؛ شکل کا -

*in, out of, f.* or *the f.* : مروجہ وضع قطع کے موافق یا خلاف -

*man* &c. *of f.* : (۱) رودار - (۲) جس کی اعلیٰ طبقے کے لوگوں سے راہ و رسم ہو -

*set the f.* : نئی وضع ایجاد کرنا -

*the f.* : (۱) مروجہ فیشن - (۲) وہ شخص یا شے جس کا چرچا ہو یعنی جو عام طور پر مقبول ہو -

**-fashioned,** *a.* : مخصوص وضع و انداز کا -

**Fashionable,** *a. & n.* : (۱) پابند وضع یا فیشن - (۲) اهل فیشن سے تعلق رکھنے والا - (۳) اہل فیشن کی مطبوع ( جیسے ہوٹل ، طرز زندگی وغیرہ ) -

**fashionableness,** *n.* : فیشن کی مطابقت ؛ رواج پذیری -

**fashionably,** *adv.* : فیشن کے مطابق -

**Fast,** *v. i.* : (۱) برت یا روزہ رکھنا - (۲) بغیر غذا یا خوراک کے رہنا ؛ فاقہ کرنا -

**Fast,** *n.* : روزہ ؛ برت ؛ صوم ؛ فاقہ -

*f. -day, fasting-day* : روزے کا دن -

*break one's f.* : دن میں پہلی دفعہ کھانا ؛ روزہ افطار کرنا -

**Fast,** *a.* : (۱) کساهوا ؛ جکڑاهوا ؛ مضبوطی سے لگا ہوا ؛ بندھا ہوا ؛ پیوستہ ؛ نصب - (۲) تیز ؛ تیز قدم ؛ تیز رفتار ؛ جلد

*f. asleep* : گہری نیند میں -

*f. colour* : پکا رنگ -

*f. cricket-ground, racquet-court, billiard-table* : جس پر گیند خوب اچھلے -

*f. friend* or *friendship* : پکا ، گہرا دوست یا دوستی -

*f. person* : عیاش ؛ آوارہ ؛ بدراہ ؛ بدچلن -

*f. prisoner* : عادی قیدی -

*f. with gout* : گٹھیا میں مبتلا -

*f. woman* بد چلن عورت -

*door is f.* : بند ہے ؛ مقفل ہے وغیرہ -

*lead a f. life* : عیاشی و آوارگی کی زندگی بسر کرنا -

*make f.* : باندھنا ؛ جکڑنا ؛ مضبوط کرنا -

*play f. & loose* : ناقابل اعتبار ہونا ؛ اپنے قول و قرار یا فرض منصبی کی پروانہ کرنا -

*ship f. aground* : دھسا ہوا جہاز -

*take f. hold of* : مضبوطی سے پکڑ لینا -

**fastish,** *a.* : بدرویہ -

**Fast,** *adv.* ( -er,- est ): - (۱) مضبوطی سے ؛ استحکام سے ؛ زور سے - (۲) ( شعر میں متروک ) بالکل قریب ؛ بالکل نزدیک ؛ قریب سی - (۳) جلدی جلدی ؛ تیزی کے ساتھ ؛ یکے بعد دیگرے ؛ متواتر ؛ مسلسل -

*f. bind , f. find* : جو چیز عزیز ہے اُسے احتیاط سے رکھو -

*eyes f. shut* : مچی ہوئی آنکھیں -

*live f.* : آوارگی میں زندگی بسر کرنا -

*sleep f.* : گہری نیند سونا ؛ بے خبر ہونا -

**Fasten** ( -sn), *v. t. & i.* : (۱) مضبوط کرنا ؛ باندھنا ؛ جکڑنا ( کسی بندھن یا تسمے وغیرہ سے ) - (۲) منعطف کرنا ( خیال ، نگاہ وغیرہ ) - (۳) مضبوط یا مستحکم ہو جانا (۴) بند ہونا (جیسے *door will not f.*) - (۵) تھوپنا ؛ لگانا ( بہتان وغیرہ ) -

*f. off thread &c.* : گرہ وغیرہ کے ذریعے سے مضبوط کرنا یا جکڑ دینا یا باندھ دینا -

*f. (up) on* : - ہاتھ آجانا ( کسی حیلے کا الزام کی غرض سے )

*f. quarrel upon* : لڑائی مول لینا -

**fastener**, *n.*: باندھنے والا ؛ بند یا بندھن -

*paper f.* ورق بند -

**fastening**, *n.*: رشتہ ؛ بندھن -

*fasti*, *n. pl.*: واقعات یا حالات کی تاریخ وار فہرست ؛ وقائع -

**Fastidious**, *a.* : نازک ؛ نازک مزاج ؛ نک چڑھا ؛ تنک مزاج ؛ جس کو مشکل سے کوئی چیز پسند آے ؛ نازک مذاق ( ج ) -

**fastidiously**, *adv.* : نازک مزاجی سے ؛ نازک مذاقی سے -

**fastidiousness**, *n.* : نازک مزاجی ؛ نازک مذاقی -

**Fastigiate**, *a.*: مخروط نما پھول یا شاخ -

**Fastness**, *n.*: (۱) FAST کے صفت کے معنوں میں - (۲) قلعہ ؛ کوٹ ؛ گڑھ -

**Fat**, *a.*, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) موٹا تازہ ؛ تیار ؛ فربہ ؛ خوب کھلا یا ہوا ( ذبح کے لیے ) - (۲) ہٹا کٹا ؛ لحیم شحیم ؛ گداز - (۳) موٹا ؛ دبیز ( خاص کر چھاپے کے ٹائپ کے لیے ) - (۴) چربی دار ؛ مرغن ؛ روغنی - (۵) نفط دار ؛ روغن دار ( کوئلا پتھر کا ) - (۶) چکنے والی ؛ چیکواں ( مٹی وغیرہ ) - (۷) زر خیز ؛ زرریز ؛ بہت پیدا وار والی ( جیسے *f. lands, benefice, job* ) - (۸) سست مزاج ؛ سست فہم ؛ مردھو ؛ احمق ؛ گاودی - (۹) کسی چیز کا پہلا ' اگلا ' سامنے کا حصہ - (۱۰) چربی ؛ روغن ؛ دھنیت یا چکنائی ( جو حیوانی جسموں میں ہوتی ھے ) - (۱۱) ( تھیٹر میں ) کسی ایکٹر کے کھیل کا وہ حصہ جس سے اِس کا کمال نمایاں ہو - (۱۲) ( کیمیا ) گلیسرین اور تیز آب کا مرکب -

*f. guts* : موٹا ؛ لحیم شحیم -

*f.-head* : سادہ لوح ؛ کودن ؛ بدھو -

*f.-hen* : ایک قسم کا پودا جس کے پتے تاز کے پیر کی شکل کے ہوتے ھیں -

*f.-witted* : کند ذھن ؛ کٹھل دماغ کا -

*cut it f.* : دکھاوا کرنا ؛ ظاھرداری کرنا ؛ نمود و نمائش کرنا -

*cut up f.* : بہت سی دولت چھوڑنا -

*kill the fatted calf for* : خاطر مدارات میں بہتر سے بہتر چیزیں صرف کرنا -

*live on the f. of the land* : ہر چیز کا بہترین حصہ لے لینا یعنی ہر قسم کے تعیش سے متمتع ہونا

*live on* one's *own f.*: اپنے اصل سرمایہ (مالی نیز دماغی) کو خرچ کرنا ؛ گزر بسر کے لیے اصل سرمایے کے خرچ کرنے کی نوبت آجانا -

*the f. is in the fire*: ہنگامہ برپا ہونے والا ھے؛ غیظ و غضب کی آگ مشتعل ہونیوالی ھے -

**fatless**, *a.*: بے روغن ؛ بے چکنائی -

**fatness**, *n.* : مٹاپا وغیرہ -

**fattish**, *a.* : مٹلا -

**Fatal**, *a.* : (۱) قسمت کی طرح اٹل ؛ مقدر ؛ قسمت کا لکھا ہوا ؛ تقدیر کا لکھا ہوا - (۱) قسمت کا فیصلہ کرنے والا ؛ اہم - (۳) مہلک ؛ کاری ؛ جان ستان - (۴) قاتل - (۵) مضرت رسان ؛ تباہ کن

*f. shears* : موت ؛ کال -

*f. sisters* : ( یونان ) قسمت کی دیویاں -

*f. thread* . زندگی کی معینہ میعاد -

**fatally**, *adv.* : مہلک طور پر ؛ تقدیر کے لکھے کے مطابق -

**Fatalism**, *n.*: مسئلہ تقدیر ؛ مسئلہ قدر ؛ عقیدۂ قضا و قدر -

**fatalist**, *n.* & *a.* : قدریہ

**fatalistic**, *a.* : تقدیری -

**fatalistically**, *adv.* : تقدیری طور پر -

**Fatality**, *n.* : (۱) تقدیر ؛ تقدیری آفت یا مصیبت - (۲) مہلک یا تباہ کن اثر - (۳) مصیبت ؛ آفت ؛ بلا - (۴) حادثے سے موت آنا ؛ مرگ ناگہانی ( جنگ وغیرہ میں ) -

**Fatalize**, *v. i.* & *t.* : تقدیر کا قائل ہونا ؛ قسمت کو ماننا -

*fata morgana* ( fah-, -gah- ), *n.*: ایک طرح کا سراب ؛ خاص کر وہ جو آبنائے مسینا میں نظر آتا ھے -

**Fate**, *n.*, & *v. t.* : (۱) قسمت ؛ تقدیر - (۲) ( دیومالا ) یونانیوں کی تین قسمت کی دیویوں میں سے ایک دیوی ؛ قسمت کی دیوی - (۳) مقدر امر ؛ ہونے والی بات ؛ جو کچھ تقدیر یا مقدر میں لکھا ہو - (*decide, fix, seal,* one's *f.*) - (۵) انجام ؛ حشر - (۶) موت ؛ تباھی ؛ ہلاکت - (۷) مقدر کرنا ؛ قسمت کرنا ؛ مقدر میں رکھ دینا ( جیسے *he was fated to do* or *be; it was fated that*) (۷) مرنے کے لیے مقدر ؛ ہلاکت کے لیے مقدر -

**Fateful**, *a.* : (۱) نحس - (۲) برے شگون والی - (۳) نہایت ضروری ؛ اہم ؛ فیصلہ کن - (۴) تابع تقدیر -

**fatefully**, *adv.*: منحوسانہ ؛ شومئی تقدیر سے -

**Father** ( fahdh- ), *n.* : (۱) باپ ؛ والد - (۲) پیدا کرنے والا ؛ مورث اعلی - (۳) موجد ؛ مبدی ؛ مبدع ؛ پہلے پہل بنانے والا ( جیسے *f. of English poetry* ) - (۴) ہادی دین ؛ مقتدا - (۵) خدا ؛ اللہ - (۶) تثلیث اُلُہہ میں سے پہلا شخص - (۷) گناہ کا اعتراف کرنے والا - (۸) ایک درجے کا پادری ؛ خانقاہ کا سردار ؛ بڑا راہب - (۹) لاٹ پادری کا خطاب - (۱۰) محترم دیوتا ( جیسے *F. Thames* ) -

*f.-in-law* : خسر ؛ سسرا -

*fatherland* : وطن ؛ دیس -

*f. of his country* : وہ جو باپ کے سے ادب کا مستحق ہو -

*F. of House of Commons* : سب سے پرانا ممبر ؛ قدیم ترین رکن -

*F. of lies* : ابلیس ؛ شیطان -

*Ff. of the Church* or *Ff.* : ابتدائی پانچ ( مسیحی ) صدیوں کے مسیحی مصنف -

*Ff. of the City* : سرداران قوم ؛ مقتدایان قوم ؛ بزرگان قوم ؛ قوم کے بڑے بوڑھے -

*adoptive f.* : منہ بولا باپ -

*Conscript Ff.*: روما کے سنیٹ کے ممبر -

*the F.-land* : ملک جرمنی -

*The Holy F.* : پوپ ؛ پاپاے اعظم ؛ پاپاے روم -

*the wish is f. to the thought* : ذاتی خواھش کے پورا یا صحیح ہونے کی خاطر کسی خاص خیال کو ماننے تیار ہو جانا -

**fatherhood, fathership,** *nn.* : ابویت -

**fatherless,** *a.*: بے باپ -

**fatherlike, fatherly,** *aa.* & *advv.*: پدرانہ -

**fatherliness,** *n.*: - باپ کا سا برتاؤ ؛ باپ کی سی خصوصیت

**Father,** *v. t.* : (۱) پیدا کرنا ؛ باپ بننا - (۲) بانی مبانی ہونا (کسی عقیدے یا بیان وغیرہ کا) - (۳) اپنے کو بانی یا مالک ظاہر کرنا - (۴) باپ کا تعین کرنا ؛ تصنیف کا کسی سے منسوب کرنا - (۵) باپ کی طرح سے اقتدار رکھنا ؛ (۶) بچے کے باپ یا کتاب کے مصنف کا تعین کرنا -

**Fathom** (-dh-), *n.* (pl. with numbers, often *fathom*): (۱) چھ فٹ کا پیمانہ (خاص کر وہ جو پانی کی گہرائی ناپنے کے لیے استعمال ہوتا ہے) - (۲) چھ فٹ مربع کے پیمائش کی لکڑی خواہ اس کی لمبائی کتنی ہی ہو -

**Fathom,** *v. t.*: (۱) (متروک) گھیرنا ؛ ہاتھوں سے گھیر لینا - (۲) گہرائی ناپنے کے آلے سے گہرائی ناپنا - (۳) (مجازاً) کسی بات کی تہ کو پہنچنا ؛ سمجھ لینا -

**fathomless,** *a.* : بے تھاہ ؛ (مجازاً) جس کی تہ کو نہ پہنچ سکیں -

**fathomlessly,** *adv.* انتہائی گہرائی سے -

**Fatidical,** *a.* : پیغمبر صفت ؛ وہ شخص جس میں پیشین گوئی کی استعداد ہو ؛ نبی -

**Fatigue**( -eg ), *n.*,& *v. t*: (۱) کام کرنے کے بعد سستی کی حالت ؛ تھکن ؛ تکان ؛ ماندگی - (۲) دھات کی کمزوری (کئی مرتبہ کے کٹنے اور پٹنے کے بعد) - (۳) تھکانے والا کام - (۴) غیر فوجی فرض منصبی - (۵) تھکانا ؛ چورکر دینا - (۶) دھات کو پیٹ پیٹ کر کم زور کردینا -

*f.-dress* : غیر فوجی کام کے وقت کی وردی -

*f.-party* or *f.*: سپاہیوں کی جماعت غیر فوجی کام پر متعین -

**fatigueless,** *a.*: بے تکان ؛ ان تھک -

**fatiguing,** *a.* : تھکادینے والا -

**Fatling,** *n.*: کم عمر چربی دار جانور -

**Fatten,** *v. t.* & *i.*: (۱) موٹا کرنا (کھلا پلا کر) (خاص کر ذبح کے لیے) - (۲) موٹا ہو جانا - (۳) زمین کا زرخیز ہوجانا -

**Fatty,** *a.* : (۱) مرغن ؛ روغن دار ؛ چربی دار ؛ شحیم ؛ چکنا ؛ گداز - (۳) بدن پر چربی کا زیادہ ہوجانا -

*f. degeneration* : دل یا گردے پر چربی کا چھاجانا -

**Fatty,** *n.* : موٹا تازہ بچہ وغیرہ -

**Fatuous,** *a.*: کند ذہن ؛ مورکھ ؛ گاودی ؛ بے وقوف ؛ بے مغز -

**fatuously,** *adv.*: بے وقوفی سے وغیرہ -

**fatuousness,** *n.*: مورکھ پن ؛ حماقت وغیرہ -

*faubourg* ( foboorg), *n.*: نواح ؛ مضافات (خاص کر شہر پیرس کی) -

**Faucal,** *a.* & *n.*: (تجوید) گلے کا ؛ گلے سے نکلتی ہوئی گہری آواز -

**Faucet,** *n.*: (ریاست ہائے متحدہ امریکا میں) شراب وغیرہ کے پیپے کا ٹلکا -

**Faugh** (faw). *int.*: نفرت یاحقارت کی آواز ؛ تف ؛ چھی ؛ چھی چھی -

**Fault,** *n.*, & *v. i.* & *t.*: (۱) عیب ؛ نقص ؛ کسر ؛ کوتاہی ؛ نقصان ؛ قباحت (چال چلن یا بناوٹ یا ظاہری صورت شکل میں) - (۲) بھول ؛ بھول چوک ؛ غلطی ؛ سہو ؛ خطا ؛ خطا کاری - (۳) (اصطلاح Racquets وغیرہ کے کھیل میں) گیند کا غلط پھینکنا یا چلانا - (۴) کسی غلط کام کی ذمہ داری (جیسے *the f. was mine*) - (۵) کوتاہی ؛ قصور ؛ نقص (جیسے *it will be our own f., the f. is in the patient*) (۶) (شکار) شکار کے سراغ کی بو کاغائب ہو جانا (اسی سے مجازاً) (*be at f.*) حیران پریشان رہ جانا - (۷) (طبقات الارض) رخنہ (طبقہ زمین کے سلسلے میں) ' (*vb.*) سلسلے کا ٹوٹ جانا ؛ انقطاع سلسلہ - (۸) (تاربرقی) انقطاع ؛ بجلی کی رو کا کہیں سے ٹوٹ جانا -

*find f. (with)* : شکایت کرنا ؛ عیب نکالنا ؛ نکتہ چینی کرنا -

*(generous)* &c. *to a f.* : بہت زیادہ ' انتہا درجے کا (چشم پوش ہونا وغیرہ جو مناسب نہیں) -

*in f.* : قابل الزام ہونا -

*with all ff.*: خریدنے والے کی جوکھم پر -

**faultfinder,** *n.* : عیب جو ؛ نکتہ چیں -

**faultfinding,** *n.* & *a.* : عیب جوئی ؛ نکتہ چینی -

**faultily,** *adv.* : ناقص طور پر -

**faultiness,** *n.* : عیب دار ہونا -

**faultless,** *a.* : بے عیب -

**faultlessly,** *adv.* : بے عیب طور پر -

**faultlessness.** *n.* : بے عیب ہونا -

**faulty,** *a.*: ناقص ؛ عیب دار ؛ غلط -

**Faun,** *n.*: لاطینی جنگل وغیرہ کے دیوتا جن کے دم ' سینگ ' کھر اور نوکدار کان ہوتے تھے -

**Fauna,** *n* (pl. -ae) : (۱) کسی خطے یا عہد کے جانور - (۲) وہ کتاب جس میں ان کا بیان ہو -

**faunal,** *a.* : کسی خطے کے جانوروں کے متعلق -

**faunist,** *n.* : ان جانوروں کا عالم یا ماہر -

**faunistic** (al), *aa.*: ایسے جانوروں یا جانوروں کے ماہر کے متعلق -

*fauteuil, n.* : آرام کرسی ؛ تھیٹر کی نشست -

*faux pas* (fo pah), *n.*: اخلاقی لغزش (جس سے کسی عورت کی عصمت پر حرف آتا ہو) -

**Favour,** *n.* : (۱) مہر ' لطف ؛ کرم ؛ لطف و کرم ؛ کرپا ؛ نوازش ؛ عنایت ؛ شفقت - (۲) عنایت بے غایت - (۳) پاس داری ؛ حد سے زیادہ مہربانی اور لطف و کرم کا سلوک - (۴) مدد ؛ امداد ؛ اعانت - (۵) کوئی چیز جو کسی کی نشانی کے طور پر دی جائے یا بدن پر کسی طرح پہنی جائے (جیسے *badge, cockade, knot of ribbons, rosette*) - (۶) چہرہ مہرہ ؛ شکل شباہت (*well, ill, hard, -favoured*) -

*am in f. of (woman's suffrage)* : (عورتوں کے حق رائے دہندگی) کا حامی ہوں ؛ کے حق میں ہوں -

*be, stand high* &c., *in* person's *f.* : کسی کے دل میں جگہ ہونا -

*( by your ) f.* : اجازت ؛ عفو (متروک) -

*cheque to be drawn in f. of the treasurer*: چیک خزانچی

کے نام سے جاری کیا جائے -

*curry f.* : کسی کی نظر عنایت حاصل کرنے کے لیے چاپلوسی کرنا -

*find f. in the eyes of.* : مقبول ہونا -

*have received your f. of yesterday* : آپ کا عنایت نامہ پہنچا -

*in f. of* : کی اعانت میں ؛ کے حق میں -

*look with f. on* : پسند خاطر ہونا -

*should esteem it a f.* : مرھوں منت ہوں گا (خط وغیرہ میں لکھاجاتاھے ) -

*under f.* : اگر آپ معاف فرمائیں (تو میں یہ عرض کرونگا) -

*under f. of night* : شب کی تاریکی سے فائدہ اُٹھا کر -

*woman bestows her ff. on lover* : عورت اپنے چاھنے والے کے ساتھہ مباشرت کرنے کے لیے راضی ہو جاتی ھے -

**Favour**, *v. t.* : (۱) مہربان ہونا ؛ مہربانی کرنا ؛ سرپرستی کرنا ؛ کرپا کرنا ؛ لطف و کرم کرنا - (۲) پسند کرنا ؛ رضا مند ہونا ؛ راضی ہونا ؛ خوش ہونا - (۳) مہربانی سے سلوک کرنا ؛ لطف و کرم سے پیش آنا - (۴) ممنوں ہونا - (۵) پاس داری کرنا ؛ پاس داری کی وجہ سے بے انصافی کرنا - (۶) مدد ؛ امداد کرنا ؛ سہارا دینا - (۷) تصدیق کرنا ؛ — کے حق میں ہونا (کسی نظریے وغیرہ کا) - (۸) فائدہ رساں ہونا ؛ مفید ہونا (کسی کے حق میں) - (۹) کام یا اصل کو آسان کردینا ؛ سہولت پیدا کرنا - (۱۰) مشابہ ہونا ( جیسے *f.* one's *father* ) - (۱۱) صاحب وسائل ہونا -

**favoured**, *p. p.* : ( معاشیات ) جو مال درآمد پر کم محصول دے ؛ مراعات یافتہ (جیسے *most favoured nation*) -

*favoured by* : ( چٹھی میں ) توجہ فرمائی ؛ یاد فرمائی -

**favouring**, *a.* : مشابہ -

**Favourable**, *a.* : (۱) مہربان ؛ موافق - (۲) مناسب حال ؛ پسندیدہ ؛ مساعد - (۳) مائل ؛ گرویدہ - (۴) مفید مطلب (جیسے *f. answer*) ؛ امید افزا ( جیسے *f. aspect* ) - (s) مفید مطلب ؛ ممد یا معین ؛ کون کا ( to کے ساتھہ ) -

**favourableness**, *n.* : مہربانی ؛ موافقت ؛ مساعدت وغیرہ -

**favourably**, *adv.* : لطف و کرم سے وغیرہ -

**Favourite**, *n. & a.* : (۱) منہ لگا ؛ سرچڑھا ؛ منظور نظر - (۲) مصاحب ؛ مقرب ؛ منظور نظر ( بادشاہ کا یا رئیس کا ) -

*the f.* : ( گھڑدوڑ میں ) وہ شریک ہونے والا گھوڑا جس کے متعلق یہ سمجھا جائے کہ وہ ضرور بازی جیت لے گا -

**favouritism**, *n.* : جانب داری ؛ پاس داری -

**Fawn**, *n., a., & v. i. & t.* : (۱) ہرن کا بچہ ؛ ہرنوٹا ؛ ایک سال کی عمر کا ہرن کا بچہ - (۲) جلنا ( ہرنی کا ) -

*f.* or *f.-colour (ed)* : ہلکے بادامی رنگ کا -

*in f.* : حاملہ ( ہرنی کے لیے ) -

**Fawn**, *v. i.* : (۱) ( جانور ) چاٹنا ؛ دم ہلا کر اپنی محبت ظاہر کرنا ( خاص کر کُتّے کے لیے ) - (۲) (انسان) للو پتو کرنا ؛ خوشامد یا چاپلوسی کرنا ( سرپرست وغیرہ کی ) -

*f. on, upon* : غلامانہ خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی سے خلوص و محبت جتانا -

**fawning**, *a.* : چاپلوسی کرنے والا -

**fawningly**, *adv.* : چاپلوسی سے -

**Fay**, *n.* : پری -

**Fealty**, *n.* : اسامی کا اپنے مالک سے اقرار وفاداری

**Fear**, *n.* : (۱) خوف ؛ ڈر ؛ ہول ؛ بیم - (۲) خوف ؛ پاس ؛ لحاظ (جیسے *the f. of god*) - (۳) تردد ؛ بچاو کے لیے تردد ( جیسے *in f. of his life* ) -

*for f. of, (that), lest* : مبادا -

*no f.* : ( عوام ) یقیناً نہیں ؛ غالباً نہیں -

*without f. or favour* : بے رو رعایت -

**fearless**, *a.* : نڈر ؛ بے باک -

**fearlessly**, *adv.* : بغیر ڈر کے ؛ جرأت سے ؛ بے باکی سے -

**fearlessness**, *n.* : بے باکی ؛ جرأت -

**Fear**, *v. i. & t.* : (۱) ڈرنا ؛ خوف کرنا ( متروک بمعنے *I f. me* مجھے اندیشہ ھے ) - (۲) کسی سے ڈرنا - (۳) کسی کام کے کرنے میں تامل یا تردد کرنا ؛ کرنے سے ڈرنا یا جھجنا - (۴) خوف خدا کرنا ؛ اتقا - (۵) خدشہ یا کھٹکا ہونا -

*never f.* : ڈر کی کوئی بات نہیں -

**Fearful**, *a.* : (۱) خوف ناک ؛ مہیب ؛ ہیبت ناک ؛ دہشت ناک ؛ بھیانک - (۲) ( مغالطے کے طور پر ) نہایت ؛ انتہا درجے کا (جیسے *in a f. mess*) - (۳) ڈراہوا ؛ سہما ہوا ؛ دہلا ہوا ؛ خائف ؛ خوف زدہ ؛ دہشت زدہ ؛ ڈرپوک ؛ بزدل ؛ ہول دلا - (۴) کم ہمت ؛ کم حوصلہ - (۵) پر احترام ؛ مودبانہ -

**fearfully**, *adv.* : بہت زیادہ خوف یا دہشت سے -

**fearfulness**, *n.* : خوف ؛ دہشت -

**Fearnought** ( -awt ), *n.* : اون کا موٹاسا کپڑا جس کو جہاز میں سردی سے بچنے کے لیے پہنا جاتا ھے ؛ نیز بارودخانے کے سوراخ میں ڈھکنے کے کام آتا ھے -

**Fearsome**, *a.* : ہولناک ؛ ہیبت ناک ؛ بھیانک ؛ ڈراونا ؛ خوف ناک ( خاص کر صورت شکل میں ) -

**fearsomely**, *adv.* : ہولناک ؛ خوف ناک طریقے پر -

**fearsomeness**, *n.* : بھیانک پن ؛ ہیبت ناکی -

**Feasible** ( -z- ), *a.* : (۱) قابل عمل ؛ عمل پذیر ؛ ممکن ؛ سہل العمل - (۲) کارآمد ؛ معقول -

**feasibility**, *n.* : کارآمد ہونا ؛ سہل العمل ہونا -

**Feast**, *n., & v. i. & t.* : (۱) سالانہ مذہبی جشن ؛ تیوہار - (۲) گانو کا سالانہ مذہبی تیوہار - (۳) شان دار ضیافت ( خاص کر وہ جس میں بہت سے مہمان شریک ہوں ) ؛ ( مجازاً ) حواس یا ذہن ؛ حسیات کے لیے باعث انبساط - (۴) تیوہار ؛ عید ؛ جلسے وغیرہ میں شریک ہونا ؛ اچھی طرح کھانا یا کھلانا - (۵) مہمانوں کو اچھی طرح جھک کے کھلانا پلانا -

*f. away* : ( رات بھر ) کھانے پینے میں گزاردینا -

*f. of reason* : تذکرہ علمی -

*immovable f.* : جو تقریب ہر سال ایک ھی تاریخ میں آئے -

*movable f.* : مختلف تاریخوں میں واقع ہونے والی سالانہ تقریب

**feaster**, *n.* : خوب کھانے والا یا کھلانے والا -

**Feat**, *n., f. of arms* : (۱) کارنمایاں خصوصاً بہادری یا دلاوری کا - (۲) ہاتھہ کی پھرتی اور چالاکی کا کمال دکھانا ؛ کرتب ؛

بازی گری -

**Feat**, *a.* : ( متروک ) تیز ؛ چست ؛ چالاک ؛ پھرتیلا : ہاتھ کا صاف -

**featly**, *adv.* : ہوشیاری سے ؛ چالاکی سے

**Feather** (fedh-), *n.* : (۱) پرندے کا پر ؛ پلکھ - (۲) پر و بال - (۳) شکار کی چڑیاں وغیرہ - (۴) تیر میں جو پر لگے ہوتے ہیں - (۵) ٹوپی میں جو پر لگائے جاتے ہیں- (۶) بہت ہلکی اور کم وزن کی چیز- (جیسے *could have knocked me down with a f.*) (۷) گھوڑے بالوں کا گچھا - (۸) جواہرات اور شیشے وغیرہ کا بال - (۹) ( کشتی رانی ) پر کی طرح کشتی کا چلنا -

*f. bed* : پروں کا بچھونا ؛ پروں سے بھری ہوئی توشک -

*f. -edge* : (۱) تختے کا باریک کنارا - (۲) تختے کو ایسا بنانا -

*f. -head(ed), -brained, -pate(d)* : ( شخص ) ابلہ ؛ مردھو ؛ احمق ؛ بے وقوف -

*f. -stitch* : بانک دار سلائی ؛ لہریا -

*f. -weight* : بہت ہلکا شخص یا چیز ؛ خاص کر ایسا سوار جس کا وزن ۴ ستون ہو یا گھونسا باز جس کا وزن ۹ ستون ہو -

*a. f. in* one's *cap* : باعث فخر و مباہات -

*birds of a f.* : ایک ہی قسم یا طبیعت یا کام کے لوگ -

*crop* one's *ff.* : ذلیل کرنا -

*fur & f.* : شکاری جانور اور شکاری پرندے -

*in high* or *full f.* : خوش خوش ؛ بشاشت سے ؛ خوش و خرم -

*show the white f.* : بزدلی ظاہر کرنا ( اِس معنی کی وجہ یہ ہے کہ شکاری جانور کے پروں میں اگر کوئی سفید پر ہوتا ہے تو اُسے نسل کی خرابی سمجھا جاتا ہے ) -

( - ) **feathered**, *a.* : پردار ؛ بال و پر والے ؛ پروں سے آراستہ -

**featheriness**, *n.* : ہلکا پن -

**featherless**, *a.* : بے بال و پر -

**featherlet**, *n.* : چھوٹا پر -

**feathery**, *a.* : پردار ؛ پروالا ؛ ہلکا پھلکا -

**Feather**, *v. t. & i.* : (۱) پر لگانا ؛ پرجمانا ؛ پروں سے بھرنا ؛ پروں سے آراستہ کرنا - (۲) کسی چیز کا پروں کا سا غلاف بنانا یا اُسے پروں کی طرح سجانا - (۳) پر کی طرح ہوا میں تیرنا یا چلنا یا ہلنا - (۴) کشتی کھیتے ہوئے چپو کو ترچھا چلانا - (۵) (شکار) پرندے کو مارے بغیر پر الگ کرلینا (۶) ( کتے کا شکار میں ) بو پا کر اپنی دم اور بدن کو ہلانا -

*f. an arrow* : تیر میں پر لگانا -

*f.* one's *nest* : خوب دولت کمانا -

**Feathering**, *n.* : (۱) پرندوں کے پر - (۲) تیر کے پر - (۳) جانوروں کی کھالوں میں پروں کی سی بناوٹ - (۴) ( تعمیر ) وہ بیل بوٹے جو محرابی صورت میں ہوں - (۵) پھول میں پر کی سی بناوٹ -

**Feature** ( fetsher ), *n., & v. t.* : (۱) ( عموماً جمع کے صیغے میں ) وضع قطع ؛ ڈول ؛ صورت شکل ؛ ہیئت ؛ خط و خال ؛ حلیہ ؛ رنگ روپ ؛ روپ ؛ نقشہ ؛ چہرہ مہرہ ؛ ناک نقشہ - (۲) خصوصیت ؛ خاص بات - (۳) نمایاں خصوصیت ہونا ؛ نقشہ بنانا ؛ خاکا بنانا ؛ شبیہ اُتارنا ؛ تصویر اُتارنا -

*f. film, picture* : سینما کا مسلسل ڈراما -

**featureless**, *a.* : کورا یا سپاٹ چہرہ ( جس میں کوئی خصوصیت نہو ) ؛ بے لطف ؛ بے مزہ -

**Febrifuge**, *n.* : (۱) بخار اُتارنے والی دوائی ؛ دافع بخار ؛ دافع تپ ؛ (۲) ٹھنڈائی -

**febrifugal**, *a.* : دافع بخار -

**Febrile**, *a.* : بخار کے متعلق ؛ بخار کی ( حالت وغیرہ ) -

**February**, *n.* : عیسوی سال کے دوسرے مہینے کا نام ؛ فروری -

*F. fill-dike* : فروری کی بارش اور برف باری -

*fecit, fecerunt*, *v.* sing. & pl., 3rd pers. : عمل فلاں ( مصور ) -

**Feckless**, *a.* : کم زور ؛ ضعیف ؛ نقیہہ ؛ کم طاقت ؛ دربل ؛ نربل ؛ مہمل ؛ مجہول -

**fecklessly**, *adv.* : کم زوری سے وغیرہ -

**fecklessness**, *n.* : کم زوری ؛ ضعف ؛ نقاہت -

**Feculent**, *a.* : میلا ؛ گدلا ؛ متیالا ؛ غلیظ -

**feculence**, *n.* : گدلاپن ؛ غلاظت -

**Fecund**, *a.* : بارآور (جاندار اور زمین ) ؛ زرخیز ؛ رسا ( دماغ ، ذہن وغیرہ ) -

**fecundity**, *n.* : بارآوری ؛ زرخیزی -

**Fecundate**, *v.t.* : بارآور کرنا ؛ ثمرور کرنا ؛ حاملہ کرنا -

**fecundation**, *n.* : بارآور یا حاملہ کرنے کا فعل -

**Fed** : دیکھو FEED -

**Federal**, *a.* : (۱) ( مسیحی دینیات ) وہ مسئلہ جو معاہدہ ربانی پر مبنی ہو - (۲) ( سیاسیات ) وفاقی - (۳) (ریاست ہائے متحدہ امریکا ) خانہ جنگی میں وہ فرقہ یا طبقہ جو مرکزی حکومت کا طرف دار تھا -

**federalism**, *n.* : اصول وفاقیت -

**federalist**, *n.* : وفاقیت کا حامی ؛ وفاقی -

**federalization**, *n.* : وفاقی ریاست قائم کرنا -

**federalize**, *v. t.* : وفاقی بنانا -

**federally**, وفاقی طریقے پر -

**Federate**, *v. t. & i.* : (۱) آپس میں مل جانا ؛ متحد ہوجانا ( کسی خاص متحدہ ، متفقہ غرض کے لیے ) - (۲) اصول وفاق پر کسی مملکت کو قائم کرنا -

**federate** ( -at ), *a.* : متحدہ -

**federative**, *a.* : وفاقیانہ -

**federatively**, *adv.* : وفاقی حیثیت سے -

**Federation**, *n.* : (۱) ( سیاسیات ) وفاقیت - (۲) وفاقی انجمن یا جماعت خصوصاً وفاقی ریاست یا مملکت ( *imperial f.* ) -

**federationist**, *n.* : حامی وفاقیت -

**Fee**, *n., v. t.* (feed) : (۱) جاگیر - (۲) موروثی ریاست یا جائداد - (۳) تنخواہ - (۴) وکیل ، طبیب یا کسی اور پیشہ ور کی اُجرت یا فیس - (۵) امتحان کی فیس ؛ فیس داخلہ ؛ مدرسے کی فیس - (۶) صلہ خدمت ؛ انعام -

*f. simple* : جاگیر یا جایداد غیر مشروط ؛ بلا قیود قابل توریث جایداد -

*f. -tail* : جاگیر مشروط ؛ خاص اور قریبی ورثا کے لیے قابل توریث جایداد -

*hold in f. simlpe* or *f.* : جائداد بلا شرکت غیرے کا مالک ہونا -

*pay f. to* : معاوضے پر کوئی کام لینا -

**Feeble**, *a.* & *n.*: (۱) ضعیف ؛ ناتواں ؛ ناطاقت ؛ نربل ؛ نقیھہ - (۲) کم ھمت ؛ ھیٹا ؛ کُند ذھن - (۳) بے اثر ؛ کم زور - (۴) مدھم ؛ دھیما ؛ دھندلا -

**feebleness**, *n.*: کم زوری ؛ کم ھمتی وغیرہ -

**feeblish**, *a.*: ناتواں سا -

**feebly**, *adv.*: کم حوصلگی سے ؛ کم زوری سے ؛ دھیمے پن سے -

**Feed**, *v. t.* & *i.* (fed): (۱) کھانا دینا ؛ کھلانا - (۲) لقمہ دینا ؛ منہ میں نوالہ دینا - (۳) چَرنا ؛ چرانا ( مویشی وغیرہ کا ) - (۴) بھوک بجھانا - (۵) سامان بہم پہنچانا ( خود پسندی وغیرہ کے لیے ) - (۶) تسلی دینا ؛ امید دلانا ؛ آس دلانا - (۸) کھانا - (۷) غذا کا کام دینا - (۹) باعث نشو و نما ھونا ؛ غذا پہنچانا - (۱۰) مہیا کرتے رھنا ؛ بہم پہنچاتے رھنا ( جیسے پانی کے خزانے کو پانی ) - (۱۱) ( کسی کل یا مشین کو ) رسد یا سامان بہم پہنچاتے رھنا - (۱۲) زمین کو چراگاہ کے کام میں لانا - (۱۳) مشین میں سامان ڈالنا -

*f. a cold*: زکام میں خوب کھاؤ -

*f. at the high table*: کالج میں طلبا کا مل کے کھانا -

*f. down, close*: جانور کو چراگاہ وغیرہ میں چرانا -

*feeding-bottle*: بچوں کو دودھ پلانے کی بوتل -

*f. on*: غذا کے طور پر عادتاً کھاتے رھنا ؛ کسی چیز پر پرورش ھونا -

*f. -pipe*: نل جس کے ذریعے سے سامان مشین تک پہنچایا جائے -

*f. up*: کھلا کر موٹا کرنا ؛ تیار کرنا ؛ سیر کرنا ؛ پیٹ بھر کھلانا -

*f. well, high*: خوب کھانا ؛ نفیس کھانے کھانا -

*fed up*: بیزار -

**Feed**, *n.*: (۱) غذا ؛ چارا - (۲) چراگاہ ؛ ھری ھری کھیتی - (۳) ( بول چال ) کھانا ؛ خوراک ؛ غذا ؛ طعام - (۴) مشین کی غذا یعنی وہ سامان جو مشین میں کام آتا ھے - (۵) بندوق بھرنے کا سامان ( بارود وغیرہ ) -

*f. -tank, -trough*: انجن وغیرہ کے لیے پانی کا حوض -

*off* one's *f.*: بھوک نہ ھونا ؛ اِشتہا نہ ھونا -

*on the f.*: ( مچھلی ) غذا کی تلاش میں -

*out at f.*: ( جانوروں کو ) چرنے چگنے کے لیے باھر لے جانا -

*two biscuits at one f.*: دو بسکٹ ایک ھی دفعہ کھلانا -

**Feed**: FEE دیکھو -

**Feeder**, *n*: (۱) کھانا یا چارا دینے والا - (۲) بچے کی دودھ پینے کی شیشی - (۳) معاون دریا ؛ وہ چھوٹی ندی جو کسی بڑے دریا میں جا کر مل جاتی ھے - (۴) ( کھیل ) گیند دینے والا کھلاڑی - (۵) کل یا مشین میں وہ آلہ جس سے اس میں سامان پہنچایا جاتا ھے -

*large, quick, gross, &c., f.*: زیادہ کھانے والا ؛ بسیار خوار ؛ پیٹو -

**Feeding**, *a.*, *f. storm*: بڑھتی ھوئی آندھی یا طوفان -

**Fee-faw-fum**, *int.* & *n.*: فوں فاں ( دیووں کے غیظ و غضب کی آواز ) ؛ بچوں کے ڈرانے کی آواز ؛ بغدر بھبکی -

**Feel**, *v. t.* & *i.* (felt) & *n.*: (۱) محسوس کرنا - (۲) ھاتھ سے ٹٹولنا - (۳) چھو کر معلوم کرنا - (۴) ( فوج ) پتا لگانا ( دشمن یا میدان جنگ کا ) - (۵) محسوس کرنا - (۶) قوت لامسہ - (۷) احساس ھونا ؛ شعور ھونا - (۸) مبتلا ھونا ؛ جھیلنا ؛ بھگتنا ( جیسے *he shall f. my vengeance* ) - (۹) متاثر ھونا ( جیسے *felt the storm severely* ) - (۱۰) دلی یقین ھونا ( جیسے *f. in* one's *bones* ) - (۱۱) معلوم ھونا ؛ سمجھنا ؛ محسوس ھونا ( جیسے *air feels chilly* ) - (۱۲) پرکھنا ؛ جانچنا ( چھو کر ) -

*f.* one's *legs* or *feet*: اپنی قوت کا احساس کرنا -

*f.* one's *way*: رستہ ٹٹولنا ؛ سنبھل سنبھل کر چلنا -

*f. quite* oneself: صحت مندی کا احساس ھونا ؛ اپنے اوپر اعتماد ھونا -

*f. the pulse of*: نبض دیکھنا ؛ مزاج شناسی کرنا -

*f. up to work* &c., *f. like doing*: کام کرنے کی رغبت ھونا ؛ رغبت رکھنا -

*a felt want*: کمی جس کی ضرورت محسوس ھوتی ھو -

**Feeler**, *n.*: (۱) محسوس کرنے والا - (۲) ملمس ؛ بعض جانوروں کی مونچھ یا سینگ جن سے وہ چیزوں کو محسوس کرتے یا خوراک تلاش کرتے ھیں - (۳) ( فوج ) طلایہ -

**Feeling**, *n.*: (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) حس لامسہ - (۳) احساس - (۴) جذبہ ( امید ، خوف وغیرہ کا ) - (۵) ( جمع ) احساسات ؛ خیالات ؛ تاثرات - (۶) درد ( رکھنا ) ؛ رقیق القلبی تاثر - (۷) تصور ؛ خیال ( جیسے *had a f. of safety* ) - (۸) وجدانی یقین - (۹) خیال ؛ احساس ؛ جذبہ ( جیسے *the general f. was against it* ) - (۱۰) ( نفسیات ) حالت شعور ؛ احساس ؛ خواھش ؛ جذبہ ؛ حظ و کرب ؛ وجدانی یقین - (۱۱) ( فنون لطیفہ ) دلی کیفیت ( جو تصویر یا عمارت کو دیکھ کر پیدا ھو ) -

*good f.*: نیک دلی -

*hurts my ff.*: اِس سے میری دل آزاری ھوتی ھے -

**Feeling**, *a.*: (۱) فعل کے معنوں میں - حساس - ھمدرد - (۲) جذبے یا احساس کو ظاھر کرنے والا - (۵) دلی ( جیسے *a f. pleasure* ) -

**feelingly**, *adv.*: ھمدردانہ طور پر ؛ دل سے ؛ دل سوزی سے ؛ دردمندی سے -

**Feet**: FOOT دیکھو -

**Feign** ( fan ), *v. t.* & *i.*: (۱) بنانا ؛ گھڑنا ؛ ایجاد کرنا ؛ نکالنا ( کوئی ، بہانہ ، قصہ ، الزام یا جعل ) - (۲) قصے کی صورت میں پیش کرنا - (۳) حیلہ کرنا ؛ تصنع کرنا ؛ بننا ( جیسے *f. that* one *is mad*, oneself *mad*, *madness* ) - (۴) بناوٹ ؛ گھڑت ؛ مکر -

**Feint** ( fa- ), *n.*, & *v. i.*: (۱) دھوکے کا داؤ ( حریف کو مغالطے میں ڈالنے کے لیے ) - (۲) بناوٹ ؛ حیلہ ؛ تصنع ؛ دکھاوا ( جیسے *make a f. of doing* ) - (۳) بناوٹ کرنا ؛ دکھاوا کرنا ؛ جھوٹ موٹ کرنا -

**Feint**, *a.* & *adv.*: (۱) بناوٹی ؛ جھوٹ موٹ کا ( شاذ ) - (۲) مدھم ؛ دھندلا ( جیسے *F. lines, ruled f.* ) -

**Fel(d)spar**, *n.*: ایک قسم کی سفید یا سرخی دار قلمی دھات -

**fel(d)spathic**, *a.*: سفیدی یا سرخی لیے -

*f. brush, glove* : دستانے یا برش جن سے دور ان خون تیز کرنے کے لئے جسم کی مالش کی جاتی ھے -

*f. coloured* : زردی مایل گلابی رنگ -

*f. eater* : گوشت خور -

*f. feeding* : گوشت کھلانا ؛ گوشت کھلاکر پرورش کرنا -

*f. fly.* : مکھی جو گوشت پر بیٹھ کر انڈے دیتی ھے

*f. pot* : بہ اصطلاح انجیل ( کتاب الخروج باب ۱۶ - آیت ۳ ) تعیش کی زندگی ؛ تن آسانی کی زندگی -

*f. side or f.* : کھال کا وہ رخ جس سے گوشت پیوست ہوتا ھے -

*f. tights* : تنگ ، چست لباس جو قدرتی گوشت کے ھم رنگ ہوتا ھے جس کو ایکٹر تھیٹر میں تماشہ کرتےوقت پہنتے ھیں ؛ (نیز دیکھو FLESHINS ) -

*f. tint* : وہ رنگ جو گوشت کے قدرتی رنگ کے مثل ہوتا ھے اور جس کو مصور تصویروں میں استعمال کرتے ھیں -

*f. wound* : ایسا زخم جس کی گہرائی صرف گوشت تک ھو اور اس کا اثر ھڈی یا کسی نازک عضو پر نہ ہوا ھو -

*in f.* : فربہ -

*in the f.* : جسمانی حیثیت سے ؛ زندگی کی صورت ظاھری میں ؛ جیتا جاگتا -

*make his f. creep* : ڈرانا ؛ خوف زدہ کرنا ؛ ( خصوصاً فوق العادت چیزوں سے ' جیسے بھوت ' جن وغیرہ سے ) -

*one f.* : یک جسم ؛ یک جان ؛ متحد ( جیسے میاں بیوی ) -

*one's own f. & blood* : قریبی رشتہ دار ؛ اولاد -

*proud f.* : زخم کا انگور ؛ زخم پر جو نیا گوشت آتا ھے ؛ کھرنڈ -

*sins of the f* : بے عصمتی ؛ بد چلنی ؛ ناپاکی ؛ نفسانی و جسمانی گناہ -

*to lose f* : دبلا ھونا ؛ جسم کا ھلکا ھونا -

*to put on f* : موٹا ھونا ؛ فربہ ھونا ؛ چربی چڑھنا -

**Flesh,** *v. t.* : (۱) شکاری کتوں اور اسی قسم کے شکاری جانوروں کو خون چکھا کر (منہ کو خون لگاکر ) مشتعل اور آمادہ شکار کرنا - (۲) خونریزی سکھانا ؛ خونریزی کی عادت ڈلوانا ؛ ( کسی جسم پر ) پہلی دفعہ تلوار ( کا ھاتھہ ) لگواکر شمشیرزنی سکھانا -

**Flesher,** *n.* : قصاب؛ قصائی ( خاص کر اسکاٹستان ) -

**Fleshings** *n.* : چست ' گوشت کا ھمرنگ ( عموماً ریشم کا ) لباس جو تماشہ گاہ میں ایکٹر پہنتے ھیں تاکہ دیکھنے والے یہ سمجھیں کہ اُن کا جسم کھلا ہوا ھے -

**Fleshly,** *a.* : شہوانی ؛ نفسانی ؛ حیوانی ( خصوصاً خواھشات و لذات ) ؛ فانی ؛ مادی ( یعنی جو الٰہی اور روحانی نہ ھو)؛دنیوی -

**fleshliness,** *n.*: شہوانیت -

**Fleshy,** *a.*: جس - (۱) موٹا تازہ ؛ تیار ؛ فربہ ؛ جسیم؛ لحیم - (۲) کے جسم پر بغیر ھڈی کا گوشت زیادہ ھو - (۳) ( پودے اور پھل ) گودے دار ؛ مغز دار -

**Fleur-de - lis,** *n.*: flower - de - luce (متروک' امریکا متحدہ) ( فرانسیسی ) (۱) سوسن ؛ کنول - (۲) بڑے خاندانوں اور بادشاھوں کا خاندانی نشان ( مارکہ )؛ ملک فرانس کا شاھی نشان -

**Fleuret,** *n.* : چھوٹے پھول کی شکل کا ایک زیور ؛ کرن پھول ( فرانسیسی )

**Fleuron.** *n.*: آرایشی پھول جو عمارتوں اور ستونوں اور سکوں وغیرہ پر بنائے جاتے ھیں ( فرانسیسی ) -

**Fleury, flory ,** *a.*: (۱) ( اصطلاحاً ) سوسن یا کنول کے پھول - (۲) fleur - de - lis سے مزین -

**Flew** : دیکھو fly

**Flews,** *n.* pl. شکاری کتوں ( blood hounds ) وغیرہ کے لٹکتے ھوئے ھونٹ -

**Flex,** *v. t.*: جھکانا ؛ موڑنا ( جس طرح ڈاکٹر و طبیب ایک خاص آلہ سے اعضا کو جھکاتے یا موڑتے ھیں یا ماھرین علم طبقات الارض زمین کے کسی ناھموار طبق کو جھکاتے یا موڑتے ھیں )

**Flex,** *n.*: نرم اور آسانی سے مڑجانے والا تار جو بجلی کی روشنی کرنے کے لیے استعمال ہوتا ھے اور جو بجلی کو خارج نہیں کرتا -

**Flexible,** *a.*: (۱) لچک دار ؛ بغیر ٹوٹے مڑجانے والا ؛ جھک جانے والا - (۲) جو ( شخص ) آسانی سے کہنا مان جائے ؛ جس کا بہ آسانی انتظام ھوسکے؛ سلیم؛ قابل تربیت - (۳) جو ( شخص ) اپنے کو حسب ضرورت حالات کے مطابق و موافق بناسکے ؛ تغیر پذیر ؛ ھر فن مولا - (۴) خوش اخلاق ؛ ٹھنڈے مزاج کا ؛ نرم مزاج -

**fexibility,** *n.*: لچک ؛ نرمی -

**flexibly,** *adv.*: نرمی سے؛ آسانی سے؛ ملایمت سے -

**Flexile**, *a.*: لچک دار ؛ نرم ؛ آسانی سے قابو میں آنے والا ؛ تغیر پذیر -

**flexility,** *n.*: لچک داری؛ تغیر پذیری -

**Flexion,** *n.*: (۱) خم ؛ جھکاؤ ؛ بانک؛ ٹیڑھ ؛ کجی ( خصوصاً جسم کے کسی حصہ یا جوڑ کی ) ؛ مڑا ھوا ' جڑا ھوا حصہ- (۲)(صرف و نحو ) گردان -

**flexional,** *a.*: صفت مذکورہ بالا معنوں میں -

**flexionless** *a.*: ( صرف و نحو ) ناقابل گردان -

**Flexor,** *n.*: عصب ؛ جھل ؛ وہ پٹھا جو کسی حصۂ جسم کو جھکاتا ھے -

**Flexuose,** *a.*: ( علم النباتات ) جو لہرے دار ھو ؛ پیچ و خم رکھتا ھو ( سانپ کی طرح ) ؛ اتار چڑھاو رکھتا ھو ؛ پیچدار -

**Flexous,** جس چیز میں بہت سے خم ھوں ؛ خم دار

**flexuosity,** *n.*: خم داری -

**flexuously,** *adv.*: پیچ و خم کے ساتھہ -

**Flexure,** *n.*: (۱) خم ؛ مرڑ ؛ خمیدگی ؛ جھکاو ؛ پھیر ؛ جھونک - (۲) ( ریاضی ) خط یا سطح کا موڑ ؛ جھکاو ؛ ( لچک کے نظریہ کے لحاظ سے ) کسی سطح یا مادہ کا جھکاو یا خم- (۳) ( علم طبقات الارض ) کسی دباوکی وجہ سے زمین کے کسی طبقہ کا خم-

*f. of a curve*: سیدھے خط سے یا سیدھے خط کی طرف جھکاو -

**Flibbertigibbet,** *n.*: (۱) بکواس کرنے والا ؛ بیہودہ اوچھا ؛ سبکسر ؛ واھی ؛ چنچل ( شخص ) - (۲) ( اسم صوت ) بک بک جھک جھک کی آواز کی نقل -

**Flick,** *n. v. t.*: (۱) تیزی سے چابک یا کوئی چیز چھوانا ؛ چابک سے ھلکی چوٹ مارنا ؛ ھاتھہ بڑھا کر چابک کی نوک سے کسی چیز کو چھوانا اور پھر فوراً اس کو پیچھے کھینچ لینا- (۲) انگلی کو اندر کی طرف جھکا کر پھر ناخن سے کسی چیز کو مارنا یا اڑانا ( جیسے لڑکے کوڑی پر کوڑی مارنے میں یا اٹا کھیلتے ھیں)- (۳) اچانک یا فوری حرکت؛ جھٹکا - (۴) تازیانہ کے سراکی کی ھلکی آواز؛

(۵) گرد اڑانا ؛ جھاڑنا ( off اور away کے ساتھہ ) -

*give a f. with* whip, towel etc : جھٹکا دینا ( تولیہ یاچابک کو ) ؛ ( تولیہ یا رومال کو ) جھٹک کر ( کسی چیز کو ) صاف کرنا ؛ گرد اڑانا ؛ جھاڑنا -

**Flicker,** *v. i. & n.*: (۱) کانپنا؛ جھلملانا( جیسے شمع یا چراغ کا)؛ ٹمٹمانا ؛ جھنجھنا ھٹ یا سنسنا ھٹ کی آواز نکلنا ؛ آگے پیچھے هلنا یا اڑنا ؛ هوا میں جھومنا ( جھنڈے یا علم کی طرح ) ؛ هلنا ( درخت کے پتوں کی طرح) ؛ آگے پیچھے حرکت کرنا ( سانپ کی زبان کی طرح- (۲) نه مسلسل روشن رهنا نه قطعی طور پر گل هونا ؛ (۳) کھلتی بند هوتی روشنی (مجازاً اُمید و بیم کے لئے )-

**Flier:** دیکھو FLYER

**Flight** *n. & v. t.* - (۱) هوا میں اڑنے کا طریقه ؛ طرز پرواز ؛ اڑان - (۲) باز کا شکار کے پیچھے اڑنا- (۳) نقل مکان؛ ترک وطن؛ ایک جگه سے دوسری جگه جاکر قیام کرنا- (۴) پرندوں یا کیڑوں کا جھنڈ جو ایک جگه اڑ کر دوسری جگه جاے -(۵) کسی متحرک چیز کی تیز حرکت ( جیسے هوا میں توپ کے گولے کی رفتار )؛ تیز پرواز- (۶) وه فاصله جو کوئی پرنده یا هوا میں تیز حرکت کرنے والا آله یا آله هوائی طے کر سکتا هو ؛دوڑ ( گولی یا گولے کا )- (۸) سیڑھیوں یا زینه کا سلسله جو ایک هی سمت میں چلا گیا هو یا گھوڑ دوڑ کی ٹٹیوں کا سلسله جن پر گھوڑے کودائے جاتے هیں- (۸) باڑه ( تیر یا بندوق یا توپ کی گولیوں کی ) - (۹) جو کی بھوسی - (۱۰) پرواز ( ذهن' خیال' همت وغیره کی ) -

*f..feather:* پرندے کے بازو کا ایک پر جس سے وه قوت پرواز حاصل کرتا هے -

*f. lieutenant:* هوا بازوں کا ایک عهده -

*f. muscle* : پرنده کے پر کا ایک پٹھا جس کی مدد سے اس کے بازو حرکت کر سکتے هیں .

*f. of ambition:* همت اور حوصله ( کی پرواز )؛ بلند همتی -

*f. of fancy:* پرواز خیال -

*f. of time* : وقت کا تیزی سے گزرنا -

*f. of wit* : عقل و ذهن کی پرواز

*in the first f.* : سبقت لے جانا ؛ پهلا نمبر حاصل کرنا ؛ میری هونا -

*take a f.*: اُڑنا؛ پرواز کرنا -

*wing* one's *f*: اُڑنا -

**Flight,** *n.*: بھاگڑ ؛ فرار ؛ گریز؛ رجعت ؛ چھپ کر بھا گنا ؛ روپوشی-

*put to f.*: بھگا دینا -

*take, take to betake* oneself, *to f.* : بھاگنا؛ فرار هونا -

**Flighty,** *a.*: وهمی ؛ وحشی ' متلون المزاج ؛ بیوقوف ؛ بدحواس

**Flightily** *adv* : وحشت اور بد حواسی کے ساتھه -

**Flightiness,** *n* . وحشت؛ بدحواسی -

**Flim - Flam,** *n.*: خفیف ' بیهوده ' لغو (بات ) ؛ فضول گفتگو ؛ بے معنی بات چیت ؛ مکاری اور دهوکه کی بات ؛ دهوکه -

**Flimsy,** *a. & n.*: (۱) نازک؛ کمزور. بودا: دهان پان؛ جو چیز آسانی سے توڑی جاسکے' برباد کی جا سکے - (۲) ( جس چیز کے ) جوڑ کمزور هوں - (۳) کم حیثیت ؛ خفیف ' ذلیل ' بےکار؛ بیهوده؛ سطحی ' ناقص ؛ کمزور - (۴) ( بازاری ) بنک نوٹ- (۵) پتلا کاغذ نامه نگار نے جس پر اخبار کے لئے کچھه لکھنا هو

**Flimsily** , *adv.* : کمزور حالت میں؛ نزاکت کے ساتھه -

**flimsiness** *n*: بودا پن ؛ کمزوری ؛ نزاکت -

**Flinch,** *v.i.*: (۱) دبنا؛ هٹنا ؛ پیچھے هٹنا کھسکنا - (۲) جھجکنا ؛ هچکچانا ؛ چونکنا ؛ گھبرا جانا ؛ دماغی یا جسمانی اضطراب کا ظاهر کرنا -

*f. from course* : اپنے راسته یا طریق عمل سے هٹنا -

*f. from duty* : اپنے فرض سے رو گرداں هونا -

**Flinders** *.n pl.* : ٹکڑے ؛ پرزے ؛ ریزے -

*break in f.* : ٹکڑے اڑا دینا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ؛ ریزه ریزه کردینا -

*fly in f.* : ٹکڑے هوجانا ؛ پرزے پرزے هوجانا ؛ ٹکڑے هوکر منتشر هو جانا -

**Fling** ,*v.i. & t.* (flung) & *n.* : (۱)غصه میں تیزی سے چلا جانا- (۲) (گھوڑے وغیره کے متعلق ) ٹھوکر مارنا ؛ اڑنا ؛ تیزی کےساتھه گھسنا ( اکثر لفظ out کے ساتھه )- (۳) ( شخص یا اشخاص کے متعلق استعمال هو تو عموماً out, about, aside, away, by, out, up, اور at کے ساتھه آتا هے) پھینکنا؛ پٹکنا؛ دے مارنا (کسی ناپسندیده متروک چیز کو یا گولی یا تیر کو؛ یا پانسه کو یا ایسے جهاز کے تیرتے هوے مال و اسباب کو جو غرق یا تباه هوگیا هو- (۴) پھیلانا ؛ نکالنا ؛ چھوڑنا' پیدا کرنا ( آواز ' روشنی)- (۵) لعن طعن ' ملامت کرنا. لے.شروع کر دینا ) - (۶) زمین پر گرادینا ( کشتی گیر پهلوان یا گھوڑے کو ) -(۷) پھینکنا؛ گرانا - ( ۸ ) نهایت تیزی سے ناچنا - ( ۹ ) تیز حرکت؛ لپک جھپک ؛ جھپٹ - (۱۰) اضطراری حرکت یا جذبه -

*f.* (fact &c) *in one's teeth* : ( کسی بات پر ) ملامت کرنا -

*f. into a boat* : ( اپنے کو یا کسی کو ) کشتی میں ڈالدینا ' گرادینا -

*f. into an enterprise* : کسی کام یا کار و بار میں دل وجان سے مصروف هوجانا ؛ کسی کام کو پوری قوت سے شروع کردینا -

*f. in to prison* : کسی شخص کو دفعتاً اور بجبر قید خانه میں ڈال دینا -

*f . into* one's *arm* : کسی شخص کی گود میں گرجانا ' لپٹ جانا ؛ اپنے کو کسی کے اختیار یا پناه میں دینا -

*f. on,* or *against*: (فوج لیکر) دشمن پر یا قلعه پر حمله کرنا -

*f. on persons' compassion* : اپنے کو کسی شخص کے رحم پر چھوڑ دینا -

*f. one's eyes* : بے پروائی سے دیکھنا -

*f. out arms* : دونوں بازو (گود ) دفعتاً کھول دینا -

*f. out of the room*: غصه میں تیزی سے کمره کے باهر چلا جانا-

*f. open* or *to* : زور سے ( دھماکے کے ساتھه ) کھولنا یا بند کرنا-

*f. up heels*: ایڑیاں رگڑنا ؛ بھاگ جانا -

*flung away in rage* : ( جو ) غصه میں پھینک دیا گیا -

*have a f. at* : کسی پر حمله یا کسی بات یا کسی مقصد کے حاصل کرنے کی کوشش کرنا طعنه دینا ؛ آوازے کسنا -

*have* one's *f.* : ذوق و شوق پورا کرنے کےلئے پوری طرح آزاد هونا ؛ اضطراری جذبات و خواهشات میں پورے طور سے آزاد هونا-

*highland f.* - ایک خاص قسم کا ناچ جو هائیلینڈ میں ناچا جاتاهے -

**Flint,** *n.* : (۱)چقماق؛ ایک قسم کاسخت پتھر جس میں غالب جزو

سلیکا ( silica ) کا ہوتا ہے اور چھوٹے چھوٹے چپکے ہوے سنگریزوں کی صورت میں پایا جاتا ہے ، اندر سے فولاد کی طرح بھورا رنگ ہوتا ہے اور باہر سفیدی کی ایک تہ چڑھی ہوتی ہوتی ہے - (۲) ( کوئی چیز ) جو سخت اور نا ملایم ہو - (۳) چقماق کا ایک ٹکڑا جس کو فولاد کے ساتھہ استعمال کرنے سے آگ پیدا ہوتی ہے -

*f. glass* : صاف اور چمکدار شیشہ جو چقماق سے بنایا جاتا ہے -

*f. lock*: ایسی بندوق کا گھوڑا جو چقماق سے شعلہ پیدا کرکے چلائی جاتی ہے -

*pebble of f.* : چقماق کا سنگریزہ -

*set* one's *face like a f.* : عزم بالجزم کرلینا ؛ پکا ارادہ کرلینا -

*skin a f.* : بخیل لالچی یا حریص ہونا -

*wring water from a f.* : کرامات دکھانا ؛ کارنمایاں انجام دینا -

**flintiness**, *n.* : چقماقی حالت ؛ چقماقیت ؛ سختی -

**flinty**, *a.* : چقماق کا ؛ چقماق کی طرح سخت -

**Flip**, *v.t. & i & n.* : (۱) چھروں یا چھوٹی گولیوں یا سکوں کو انگلیوں سے نچھانا ، گھمانا ؛ ( کسی شخص کے ) کان یا رخسار پر آہستہ سے انگلی مارنا ؛ چوٹ مارنا ؛ ناخن مارنا ؛ ٹھوکر دینا - (۳) ( پنکھا ؛ چابک یا مچھلی کے پکڑنے کی چھڑ کو ) جھٹکے کے ساتھہ حرکت دینا - (۴) (اسم) وہ ہلکی چوٹ جو چابک کو تیزی سے حرکت دیکر لگائی جاے - (۵) انگلی کی حرکت ؛ ٹھوکر -

*f. at* : ( کسی چیز پر یا شخص کے ) تیزی سے چابک مارنا -

**Flip**, *n.* : ایک قسم کا نشہ پیدا کرنے والا شربت جو بیر اسپرٹ اور شکر ملا کر بنایا جاتا ہے اور گرم لوہے سے بجھایا جاتا ہے -

*egg-f.* : انڈے ، دودھ اور شکر وغیرہ کا نوشیدنی آمیختہ -

**Flip-Flap.** : (۱) ایک قسم کی قلابازی ؛ ایک قسم کی آتش بازی ؛ پٹاخا - (۲) تماشا گاہوں میں ایک قسم کا گھومنے والا چرخہ جس میں لوگوں کے بیٹھنے کے لئے ڈولیاں ہوتی ہیں ؛ ہنڈولہ -

**Flippant**, *a.* : (۱) غیر سنجیدہ ؛ سنجیدہ اور اہم باتوں کو بےپروائی سے معمولی اور خفیف سمجھنے والا - (۲) بے ادب ؛ بکی ؛ تیز زبان ؛ طرار -

**flippancy** *n.* : بے پروائی ؛ بےادبی ؛ بک بک -

**flippantly**, *adv.* : بے پروائی سے ؛ بے ادبی سے -

**Flipper**, *n.* : (۱) (مچھلی وغیرہ کا) وہ عضو جس سے تیرنے میں کام لیا جاتا ہے ، جیسے کچھوے کا (flipper) - (۲) (بازاری زبان میں) ہاتھہ -

**Flipperty- Flopperty**, *a.* : ڈھیلا ؛ لٹکتا -

**Flirt**, *v.t. & i. & n.* : (۱) جھٹکا دے کر پھینکنا ؛ اچھالنا ؛ تیزی سے ہلانا جھلانا ( جیسے پنکھا یا پرندہ کی دم ہلتی ہے ) - (۲) جھٹکا ؛ تیز حرکت جس کو دفعتاً روک دیا جاے ؛ جو دفعتاً رک جاے - (۳) ایسا شخص جو محض تفریحاً اظہار محبت کرتا ہو ؛ عموماً ایسی عورت جو مردوں کے ساتھہ محض تفریحاً محبت جتلاے ، ناز و انداز دکھاے ، نخرے کرے - (۴) جھوٹی محبت جتانا -

*f. with* : بظاہر محبت جتلانا ؛ محبت کی باتیں کرنا ؛ دکھاوے کی محبت کرنا -

**flirtation**, *n.* : دکھاوے کی محبت -

**flirtatious**, *a.* : دکھاوے کی محبت کرنے والا ( یا والی ) -

**Flit**, *v. i. & n.* : (۱) ترک وطن کرنا ؛ روانہ ہو جانا ؛ نقل مکان کرنا ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہہ چلا جانا - (۲) آہستہ سے یا تیزی سے یا دبے پاؤں گذر جانا - (۳) نقل مکان ؛ ترک وطن - (۴) ( پرندوں اور خصوصاً چمگادڑوں کے لیے ) آہستہ ( یعنی آواز نہ ہو یا کم ہو ) اُڑنا ؛ تھوڑے تھوڑے فاصلہ تک اُڑ کر رک جانا -

*f. about* : آہستہ آہستہ اِدھر اُدھر چلنا پھرنا ؛ کودتے اُچھلتے پھرنا -

*f. by* : دبے پاؤں کودتے اُچھلتے گذر جانا ( کسی چیز کے پاس ہو کر ) -

*f. to fro* : اِدھر سے اُدھر ( آگے پیچھے ) دبے پاؤں جانا -

**Flitch**, *n. & v. t.* : (۱) سور کے پہلو کا نمک لگا ہوا اور سکھایا ہوا گوشت - (۲) ایک سمندری جانور ( blubber ) کی چربی کا ٹکڑا - (۳) ایک قسم کی مچھلی ( halibut ) کے گوشت کا بھنا ہوا ٹکڑا - (۴) ٹکڑا ( عموماً درخت کے تنے کی لکڑی کے باہر کے رخ کا ) - (۵) لکڑی یا مچھلی کے ٹکڑے کاٹنے -

*f. -beam* : لوہے کی تختی (یا ٹکڑا) لکڑی کے دو ٹکڑوں کے درمیان -

*f. of Dunmow* : Dunmow میں یہ قدیم رسم ہے کہ ہر ایسی شادی شدہ جوڑے کو جو ثابت کردے کہ اُس نے پورا سال آپس میں اطمینان و محبت سے گذارا ہے اس کو گوشت کا ایک ٹکڑا دیا جاتا ہے اُسی کا یہ نام ہے -

**Flitter**, *v. i.* : اُڑنا ؛ پھدکنا ؛ پھڑ پھڑانا -

*f. mouse* : چمگادڑ -

**Flivver**, *n.* : ( امریکہ کی بازاری زبان میں ) سستی ، ارزاں کم قیمت موٹرکار -

**Flix**, *n.* : (۱) ایک قسم کا رُواں - (۲) سگ آبی یا اُود بلاؤ کا رواں -

**Float**, *n.* : (۱) تیرتی ہوئی چیز - (۲) تیرتی ہوئی دریائی گھانس یا برف کا انبار یا تودہ - (۳) وہ بانس کا ٹکڑا یا کارک یا پر جو مچھلی کے شکار کی ڈور میں بندھا ہوتا ہے جس سے پانی میں ڈور کا پتہ چلتا ہے ؛ ڈونگا ؛ گھڑنائی - (۴) کارک کا ٹکڑا جو مچھلی کے شکار کے جال کے کنارے پر لگا ہوتا ہے تاکہ جال کو پانی کی سطح پر اُٹھائے رکھے اور ڈوبنے نہ دے ؛ تریا - (۵) مچھلی کے جسم کا وہ پھولا ہوا حصہ جس کے سہارے مچھلی تیرتی ہے - (۶) پانی کے نل کے اندر کھوکھلا گولا جو پانی کے بہاؤ کو باقاعدہ رکھتا ہے - (۷) وہ روشنی جو تھیٹر میں شب کے وقت پردوں کے اندر جلائی جاتی ہیں - (۸) ( تھیٹر کی اصطلاح میں - واحد یا جمع کا صیغہ ) وہ تیز روشنی جو اسٹیج کے کنارے پر لگائی جاتی ہے ( foot light ) - (۹) پانی نکالنے والے پہیہ کا ایک تختہ ( foot board ) - (۱۰) ایک قسم کی نیچی گاڑی - (۱۱) پہیوں پر چلنے والا چبوترہ جس پر جلوسوں کے ساتھہ عموماً کھیل تماشے کئے جاتے ہیں ( مثلاً ناچ گانا باجہ وغیرہ ) - (۱۲) معمار کی تھاپی ( جس سے استر کاری کو یکساں کیا جاتا ہے ) - (۱۳) اکہری کاٹ کی ریتی - (۱۴) بانے کے تاگوں کا چادر کے ایک حصہ پر بناوٹ کے باہر پھیلا ہونا ؛ ایسے تاگے جو اس طرح پھیلے ہوں -

*f. bridge* : ایسے تختوں کا پل جو پانی پر تیرتے ہوں -

*f. grass* : ایک قسم کی گھانس ؛ ہگلا -

*f. stone* : ( معماری ) وہ پتھر کا ارزار جس سے خمیدہ اینٹوں کی سطح چکنی بنا لی جاتی ہے -

**Float**, *v. i. & t.* : (۱) کسی رقیق مادہ پر تیرنا - (۲) ایسے

جہاز کے متعلق جو ساحل یا چٹان پر چڑھ گیاھو ) تیرنا ؛ پانی پر آ جانا - (۳) متحرک سیال مادہ کے ساتھہ ساتھہ تیرنا ؛ بہے چلے جانا - (۴) کسی سیال مادہ میں بغیر کسی روک کے لٹکا ہونا- (۵) ھوا میں معلق ھونا یا اس، طرح حرکت کرنا کہ گویا تیر رھا ھے - (۶) نظر یا دل میں منڈلانا - (۷) ( تجارتی اصطلاح میں ھنڈی کے لیے ) جاری ھونا ؛ جاری رھنا ( میعاد پوری ھونے تک ) ؛ کسی کمپنی کو قائم کرنا یا کاروبار کی تجاویز کا اشتہار دینا ( شائع کرنا ) ؛ پیش کرنا ؛ مقبول کرانا ؛ شروع کرنا - (۸) (کسی سیال چیز سے) ڈھک دینا یا (اُس میں) غرق کر دینا - (۹) پانی کا کسی چیز کو اپنے اوپر اُٹھائے رکھنا ' لیے رھنا ' سنبھالے رکھنا ' بہا لیے جانا ' تیرا دینا - (۱۰) ( ' افواہ ) اُڑا دینا ؛ ( ھوا میں کسی چیز کو ) اُڑانا -

*f. stone* : ایک قسم کا پتھر جو پانی پر تیرتا ھے -

**Floatable**, *n.* : (۱) جو چیز تیر سکتی ھو - (۲) دریا یا چشمے جن میں تختے وغیرہ تیر سکتے ھوں یا تیرائے جا سکتے ھوں -

**Floatage**, *n.* : (۱) تیراکی - (۲) تباہ شدہ جہاز کے مال و اسباب کو حاصل کرنے کا حق - (۳) جہاز وغیرہ جو کسی دریا یا سمندر میں چلا کرتے ھوں - (۴) کسی چیز کا تیرتا ھوا انبار یا ڈھیر ؛ تیرتی ھوئی چیزیں - (۵) قوت شنا ؛ تیرنے کی اھلیت ' قابلیت یا قوت - (۶) جہاز کا وہ حصہ جو پانی کی سطح پر نظر آتا ھے -

**Floatation, Flot-**, *n.* : (۱) تیرتی ھوئی چیز کا مرکز ثقل - (۲) تجارتی کاروبار یا کمپنی کا آغاز کرنا -

**Floater**, *n.* : (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) صرافہ ؛ گورنمنٹ اسٹاک کی سند ؛ ریلوے کے تمسکات وغیرہ جو بطور ضمانت قبول کئے جا سکتے ھوں -

**Floating**, *a.* : (۱) بہتی ھوئی ؛ تیرتی ھوئی ؛ تغیر پذیر -(۲) (تجارت) ( جہاز وغیرہ کے لئے ) سمندر پر ( وہ تجارتی اسباب کا جہاز جو بندرگاہ نہ پہنچا ھو) - (۳) ( تجارتی اصطلاحات میں بطور صفت ) دائر ( اصل وغیرہ ) -

*f. anchor* : تیرنے والا لنگر -

*f. bridge* : ایک قسم کا پل ؛ گھاٹ اُتارنے کی ناؤ ؛ پل کا ایسا حصہ جس کو وقت ضرورت اوپر اُٹھا سکیں

*f. capital* : اصل دائر -

*f. debt* : عارضی قرضہ -

*f. dock* : تیرتا ھوا جہازوں کا گھاٹ یا بندرگاہ -

*f. kidny* : انسان کے گردے جو اپنی جگھہ سے ( مرض کی حالت میں ) ھٹ جاتے ھوں -

*f. light*: (۱) ایسا جہاز جس پر خاص قسم کی روشنی ھوتی ھے اور اُس روشنی سے سمندر میں گذرنے والے جہازوں کی رھنمائی کی جاتی ھے - (۲) لنگر نما؛ نشان لنگر جو سمندر میں پڑا رھتا ھے اور جس پر روشنی ھوتی ھے تاکہ شب کے وقت صحیح راستہ معلوم ھوسکے -

*f. populaton* : وہ آبادی جو کم و بیش ھوتی رھے -

*f. trade, rates, etc* : بحری تجارت کی شرح مالیت وغیرہ ( جس کا تعلق جہازوں کے اسباب تجارت سے ھو ) -

**Flocci-nauci-nihili-pili-fication**, *n.* : کسی چیز کو بیکار و فضول سمجھنا -

*the f. of wealth* : دولت کو بے قیمت سمجھنا -

**Floccose**, *a.* : ( نباتیات ) کملیا ؛ گچھے دار ؛ طرہ دار -

**Floccule**, *n.* : کسی مادہ کا تھوڑا سا حصہ اُون کے گپھے کی طرح -

**Flocculent-lose, -lous**, *aa.* : اون کے گپھوں کی طرح ؛ کملکیا -

**flocculence**, *n.* : اون کے گپھوں کی سی حالت یا صورت -

**Flocculus**, *n.* (pl.) بھیجے کے ایک پچھلے خانہ کی سطح کے نیچے ایک چھوٹا گوشت کا لٹکتا ھوا ٹکڑا -

**Floccus**, *n.* (pl.) اون کی طرح نرم بالوں یا ریشوں کا گپھا -

**Flock**, *n.* : ( اُون روئی ' سوت وغیرہ کا ) لچھا ' گپھا ' یا لٹ یا گالا - (۲) ( جمع کے صیغہ میں ) گدے بھرنے یا بنانے کے لئے اُون کی چھانٹ یا پھٹے کپڑوں کا گودڑ - (۳) باریک پسا ھوا اون یا گودڑ جس سے ( اسی نام کا ) کاغذ بنایا جاتا ھے - (۴) ھلکے منتشر اجزا جو تہ میں بیٹھ گئے ھوں -

*f. bed* : گدا جس میں اُون کی چھانٹ یا گودڑ بھرا ھوا ھو -

*f. paper* : دیوار پر لگانے کا کاغذ جس کے تمام طول و عرض میں یا بعض حصوں پر باریک روئیں یا پسے ھوئے گودڑ سے نقش و نگار بنادئے گئے ھوں -

**Flock**, *n.* & *v. i.* : (۱) آدمیوں کی بڑی جماعت ؛ گروہ ؛ جھتا ؛ دل ؛ انبوہ - (۲) ایک ھی قسم کے جانوروں کا گلہ ' جھنڈ یا دل جو سب ملکر چر رھے ھوں یا چل رھے ھوں یا پرندوں کا جھرمٹ جو سب ملکر اُڑ رھے ھوں - (۳) خانگی جانوروں (عموماً بھیڑ بکری وغیرہ ) کی ایک تعداد جو یکجا رھتی ھو - (۴) گلہ ' جیسے بھیڑوں یا گائے بھینسوں کا گلہ - (۵) امت عیسوی ؛ حضرت عیسے کی قوم - (۶) مذھبی جماعت ' خصوصاً ایسی جماعت جو ایک ھی پادری کے ماتحت ھو - (۷) ایک ھی خاندان کے بچے - (۸) طلبا کی جماعت - (۹) ( فعل ) جمع ھونا ؛ ایک غرض یا مقصد کے لئے یکجا ھونا ؛ سب لوگوں کا ملکر یا گروہ بنا کر جانا یا چلنا -

*f. about* : گروہ بنا کر پھرنا ' گھومنا -

*f. after* : گروہ بناکر پیچھے جانا ' تعاقب کرنا -

*f. into, in.* : کسی چیز یا جگہ میں یا کسی مقام پر جمع ھونا -

*f. master* : بھیڑیں پالنے والا -

*f. out* : مجتمع ھوکر باھر آنا ؛ جمعیت بناکر نکلنا -

*f. to*: کسی جگہ جمع ھوکر جانا -

*f. together* : جمع ھونا ؛ یک جا ھونا -

*they come in ff.* : وہ جوق جوق آتے ھیں -

**Floe**, *n.* : برف کی بہتی ھوی ( تیرتی ھوی ) چادر ( سل ) -

**Flog**, *v. t.* : (۱) چابک یا قمچی سے مارنا - (۲) ( گھوڑے وغیرہ کو ) چابک مار کر چلانا - (۳) ( بازاری زبان میں ) شکست دینا ؛ ھرانا ؛ سبقت لے جانا ؛ جیت جانا - (۴) دریا کے پانی پر بار بار مچھلی پکڑنے کی ڈور ڈالنا ؛ مچھلی پکڑنے کے لئے پانی بجانا -

*f. dead horse* مردہ گھوڑے پر چابک مارنا یعنی اپنی قوت کو کسی فضول کام میں ضایع کرنا ؛ بے نتیجہ کوشش کرنا ؛ فضول جد و جہد کرنا -

*f. into* : کوڑے مار مار کر کوئی چیز بتانا یا سکھانا -

*f. out* : کوڑے مار مار کر کسی چیز کو ترک کرنا ( مثلاً سستی و کاھلی ) -

*flogging* : کوڑے مارنا ؛ سزائے تازیانہ دینا -

**Flong**, *n.* ٹائپ کرنے کا مخصوص طور پر تیار کردہ کاغذ -

**Flood**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ( شاعری ) دریا ؛ چشمہ ؛ سمندر ؛

بھر ؛ آب رواں - (۲) سیلاب ؛ طغیانی ؛ پانی کا خشکی پر چڑھ آنا ؛ زمیں کو غرق کردینا ( مثلاً طوفان نوح ) - (۳) ( بصورت فعل ) غرقاب کردینا ؛ پانی سے بھر دینا - (۴) آبپاشی کرنا : پانی دینا ؛ ( آتش زدہ مکان پر ) کثرت سے پانی ڈالنا ، پھینکنا - (۵) بارش کی وجہ سے دریا میں پانی آجانا ؛ دریا کا چڑھ جانا - (۶) کسی چیز کا بڑی مقدار میں آنا یا گرنا یا بہنا (۷) سیلان رحم ہونا ؛ رحم سے خون کا آنا -

*f. and field* : خشکی و تری ؛ بحر و ساحل -

*f. gate* : پانی کے بند کا دروازہ ؛ خصوصاً وہ دروازہ جس سے پانی بند کے اندر لایا جاتا ہے یا نکالا جاتا ہے -

*f.meter* : ایک آلہ جس سے پانی کا اتار چڑھاو ناپا جاتا ہے ؛ مقیاس الماء -

*f. of rain* : سخت موسلا دھار بارش ؛ طوفانی بارش -

*f. of tears & words* : آنسوؤں اور الفاظ کا سیلاب ؛ بارش کی طرح آنکھوں سے آنسوؤں کا بہنا اور زبان سے الفاظ کا برسنا -

*f. tide* : مد ؛ جوار ؛ خشکی کی طرف پانی کا چڑھنا -

*was flooded with letters* : بہت زیادہ تعداد میں خطوط آئے گویا خطوط کا سیلاب آ گیا -

**Floor**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) فرش ؛ تہہ زمین ؛ کمرہ کے نیچے کی سطح - ( ۲ ) تختے وغیرہ جن سے فرش بنایا جاتا ہے - ( ۳ ) سمندر یا غار وغیرہ کی تہہ ( گہرائی کی آخری حد ) - ( ۴ ) دیوان عام ( پارلیمنٹ ) کی عمارت کا وہ حصہ جس پر ارکان بیٹھتے ہیں اور تقریر کرتے ہیں - ( ۵ ) چند رہایشی کمروں کا میل جو سب ملے ہوئے اور ایک ہی سطح یا منزل پر ہوں - ( ۶ ) منزل ؛ درجہ ؛ مالا ؛ مسطح ؛ رقبہ - (۷) فرش لگانا ، بچھانا ، جمانا ، بنانا -

*first f.* : مکان کی زیریں منزل سے اوپر کی منزل -

*bring to the f.* : زمین پر گرا دینا ؛ شکست دینا ؛ مار کر گرا دینا ؛ پریشان کر دینا ؛ عاجز کردینا ؛ مدرسہ میں کسی لڑکے کو فرش پر بیٹھا دینا ( بطور سزا ) ؛ کسی پر قابو پالینا ؛ سبقت لے جانا -

*f. cloth* : کپڑے کا فرش جو قالین کے بجائے بچھایا جاتا ہے -

*f. lamp* : وہ لیمپ جو کسی دھات کے ایسے ستون پر لگا ہو جو فرش پر قایم ہو -

*f. the paper* : امتحان کے پرچہ کے تمام سوالات کا جواب دے دینا -

*ground f.* : مکان کی منزل زیریں -

*serbe as f.* : ( کسی چیز کا ) فرش کے بجائے کام دینا -

*take the f.* : مباحثہ میں حصہ لینا ؛ تقریر کرنا -

*flooring* : (۱) تختے یا پتھر کے ٹکڑے وغیرہ جن سے فرش کی سطح پختہ کی جاتی ہے - (۲) فرش -

*floorless* . بغیر فرش کا -

**Floorer**, *n.* : ( ۱ ) گرادینے والا ؛ ختم کر دینے والا گھونسا ؛ آخری چوٹ جو مد مقابل کو گرا دے یا بھگا دے - ( ۲ ) بد حواس کردینے والی چیز - ( ۳ ) لا جواب کر دینے والا سوال یا جواب یا دلیل - ( ۴ ) ایسا سوال یا پرچہ امتحان جس کا جواب دینا مشکل ہو -

**Flop**, *v. i. & t. n. int. & adv.* : (۱) پھڑپھڑانا ؛ جھومنا ؛ بھدی چال سے چلنا پھرنا - (۲) بیڈھنگے پن سے بیٹھنا ؛ گھٹنوں کے بل بیٹھنا ؛ لیٹنا - (۳) ( کسی چیز کو ) لاپروائی یا بیڈھنگے پن سے پھینکنا یا اس طرح پھینکنا کہ بہت آواز ہو - ( ۴ ) کسی نرم جسم کے گرنے کی بھاری اور بند آواز ؛ بھدی یا بیڈھنگی حرکت ؛ اس حرکت سے جو آواز پیدا ہو - ( ۵ ) کسی چپٹی چیز کے پانی پر گرنے کی آواز - (۶) بھدے پن سے ؛ بیڈھنگے طور سے ؛ بھاری اور بلند آواز سے ؛ دھم سے -

**floppy**, *a.* : ( ۱ ) بھدا ؛ بیڈھنگا ؛ سست ؛ کند - (۲) (طرز انداز) بھدا ؛ غیر صحیح ؛ بے پروائی کا ؛ بے قابو -

**Flora**, *n.* : کسی خاص مقام یا زمانہ کے نباتات ( کی فہرست ) ؛ نباتات نامہ -

**Floral**, *n.* : پھولوں یا پودوں کے متعلق یا ان کا -

*f. zone* : زمین کا وہ طبقہ جس میں نباتات کے نشو و نما کی مخصوص قابلیت ہو -

**Florentine**, *a. & n.* : ( ۱ ) شہر فلارنس کے باشندے - ( ۲ ) ایک قسم کا بنا ہوا ریشم -

*f. iris* : سفید یا زردی مایل نیلا پھول ؛ سوسن کی ایک قسم -

**Florescence**, *n.* : پھولوں کے پھولنے کی حالت یا فصل ؛ فصل گل -

**Floret**, *n.* : ( ۱ ) ( علم نباتات ) گلچہ ؛ ان چھوٹے چھوٹے پھولوں میں سے ایک جو سب مل کر ایک بڑا پھول بنتے ہیں -

*f. of the disk* : پھول کا قرصی حصہ ( وسطی حصہ یا دور )

*f. of the ray* : کرن پھول کا گلچہ ( پھول کا وسطی حصہ یا محیط ) -

**Floriate**, *v. t.* : پھول پتوں کی شکلیں بنا کر آرایش کرنا ؛ پھول پتوں سے سجانا -

**Floriculture**, *n.* : پھولوں کی کاشت یا پرورش -

**floricultural**, *a.* : جس کا اس فن سے تعلق ہو -

**floriculturist**, *n.* : پھولوں کی کاشت اور پرورش کرنے والا -

**Florid**, *a.* : ( ۱ ) نہایت سجا ہوا اور آراستہ ، جیسے پھولوں سے - ( ۲ ) بہت مزین ( علمی یا صناعی مذاق میں یا موسیقی کے کسی خاص طرز میں ) - ( ۳ ) بھڑک دار ؛ چمکیلا ؛ بھڑکیلا ؛ سرخ ؛ لال ؛ دمکتا ہوا ؛ بہت رنگین -

**floridity, floridness**, *nn.* : بھڑک ؛ چمک ؛ دمک ؛ آراستگی ؛ رنگینی -

**floridily**, *adv.* : بھڑک ، چمک ، دمک کے ساتھ -

**Florida**, *n.* : ریاست ہائے متحدہ امریکہ کی ایک ریاست -

*f. water* : ایک قسم کا خوشبودار پانی ( عطر ) -

*f. wood* : ایک قسم کی لکڑی جو پچہ کاری کے کام میں آتی ہے -

**Flori-Ferous**, *a.* : بہت پھول دار ؛ بہت پھول پیدا کرنے والے ( بیج یا پودے ) ؛ گل خیز -

**Florilegium**, *n.* ( pl.-ia ) : ( ۱ ) گلدستہ ( اصطلاحاً ) ( ۲ ) مجموعہ اشعار -

**Florin**, *n.* : سونے یا چاندی کا ایک سکہ جو مختلف ممالک اور مختلف اوقات میں رائج رہا ہے - انگلستان میں ایڈورڈ

سوم کے زمانہ میں رائج تھا ؛ اس وقت اُس کی قیمت ٦ شلنگ ٨ پنس تھی ۔ اب انگلستان میں اس نام کا ایک سکہ رائج ھے جس کی قیمت ٢ شلنگ ھے -

**Florist**, *n.* : وہ شخص جو پھول فروخت کرتا ھو ' پیدا کرتا ھو یا پھولوں کے علم سے واقف ھو -

**Floruit**, *n.* : ( علم تاریخ ) جب کسی شخص کی ولادت و وفات کا صحیح وقت و زمانہ معلوم نہ ھو تو اُس صورت میں وہ زمانہ جب وہ زندہ تھا -

**Flory** : دیکھو FLEURY. -

**Floscular,-lous**, *aa.* : ایسا (پھول) جس میں بہت سے چھوٹے چھوٹے (floets) شامل ھوں -

**Floss**, *n.* : کچا ریشم جو ریشم کے کیڑے کے کوئے کے گرد لپٹا ھوتا ھے -

*f. silk* : وہ ریشم جو کم قیمت کپڑے کے تیار کرنے میں استعمال کیا جاتا ھے -

**flossy**, *a.* : کچے ریشم کا بنا ھوا ؛ کچے ریشم کی طرح -

**Flotation** : دیکھو FLOATATION -

**Flotilla**, *n.* : چھوٹا بحری بیڑا ( کشتیوں کا یا چھوٹے جہازوں کا ) -

**Flotsam**, *n.* : ( ١ ) تباہ یا غرق شدہ جہاز کے ٹکڑے اور مال و اسباب جو پانی . تیرتا ھوا پا یا جاتا ھے - ( ٢ ) کستورا مچھلی یا سیپ کے کیڑے کے انڈے بچے -

**Flounce(-ow-)**, *v. i.* & *n.* : (١) ھاتھ پاؤں مارتے ھوے' جھٹکے دیتے ھوے جانا -(٢) پھڑ پھڑانا ؛ دوڑنا ؛ گھس پڑنا ؛ اپنے جسم کو پتخیاں دینا ( اکثر away, out, about, down, up کے ساتھ استعمال ھوتا ھے) - ( ٣ ) جسم یا کسی عضو کا' جھٹکا ' دھچکا -

**Flounce**, *n.* & *v t.* : ( ١ ) کپڑے کا ٹکڑا جو چنٹ ڈال کر لہنگے یا پور میں لباس کے کناروں پر جھالر کی طرح لگایا جاتا ھے - ( ٢ ) جھالر ؛ چین ؛ سنجاف - ( ٣ ) ( فعل ) جھالر لگانا ' ٹانکنا -

**Flounder**, *n.* (-ow-): ایک چھوٹی چپٹی مچھلی -

**Flounder**,*v.i.*&*n.* : ( ١ ) ھڑپنا ؛ لوٹنا ؛ دھنسنا ؛ گھسنا ( جیسے مٹی کیچڑ میں ) - ( ٢ ) غلطیاں کرنا ؛ کار و بار کا بری طرح یا مشکل سے انتظام کرسکنا - (*N.*) ( ٣ ) ٹھوکریں کھا کھا کر ' گر گرا کر آگے بڑھنے کی کوشش کرنا -

**Flour**, *n.* & *v. t.* : ( ١ ) آٹے کا وہ حصہ جو چھاننے کے بعد نکلتا ھے ؛ باریک آٹا ؛ میدہ ؛ گیہوں کا آٹا - ( ٢ ) ( فعل ) کسی چیز پر آٹا چھڑکنا ( برکانا ' برکنا ) جیسے گوشت پر - ( متحدہ امریکہ ) پیس , آٹا بنانا -

*f. box* : ٹین کا بکس ( جس میں چھید ھوتے ھیں ) جس سے آٹا کسی چیز پر برکا ( چھڑکا ) جاتا ھے -

**floury**, *a.* . آٹے کا ؛ آٹے سے متعلق ؛ آٹے جیسا -

**Flourish**, *v.i.* & *t.* : ( ١ )پوری قوت سے بڑھنا ؛ نمو پانا ؛ پھیلنا ؛ سر سبز ھونا ؛ پورے عروج پر ھونا - ( ٢ ) کامیاب زندگی بسر کرنا ؛ ( بعض اوقات میں ) مشغول و مصروف ھونا اور محنت کے ساتھ کام کرنا - ( ٣ ) اپنی کسی بات یا کسی چیز کو نمایاں کرنا ؛ اترا کر دکھانا - ( ٤ ) ھتیار کو ملانا ؛ پیترے بدلنا ؛ حرکت دینا -.( ٥ ) ھاتھ پاؤں پھینکنا ' چلانا- ( ٦ ) (موسیقی ) گانے یا باجے کے ساتھ عالم تصور میں سر ہلانا ؛ الاپنا - ( ٧ ) کتابت یا علمی مضمون نگاری میں قلم سے نقش و نگار بنانا ؛ اچھے ' خوبصورت جملے اور الفاظ استعمال کرنا یا حروف کو اس طرح کھینچ کر لکھنا ( ان کے دائروں اور کششوں کو ایسا بنانا ) کہ وہ خوبصورت معلوم ھوں - (٨) تقریر میں ایسی باتیں کہنا ' ایسے الفاظ استعمال کرنا جن کا سننے والوں پر اچھا اثر ھو ؛ لہک لہک کر تقریر کرنا -

**Flourish**, *n.* : ( ١ ) آسودگی ؛ خوش حالی ؛ قوت عمل - ( ٢ ) کتابت میں حروف و الفاظ ( کے گرد ) کے دائرے جو اس طرح کھینچ کر بنائے جائیں کہ خوبصورت معلوم ھوں - ( ٣ ) فصیح و بلیغ آرایشی الفاظ؛ خوش آیند طرز بیان- ( ٤ ، پیترے بدلنا ( ھتیار ھاتھ میں لے کر ) - ( ٥ ) ( موسیقی ) سنکھ یا قرنا کی آواز جو کسی شخص کا استقبال کرنے کے لئے بجائے جائیں ؛ فی البدیہہ سر یا الاپ - ( ٦ ) خوش نما الفاظ یا نقرے -

**flourishy**, *a.* : صفت مذکورہ بالا معنوں میں -

**Flout**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (١) چڑانا ؛ طعنے دینا ؛ توھین کرنا؛ ( زبان سے یا عملاً ) تحقیر کرنا ؛ نفرت ظاھر کرنا - ( ٢ ) ( اسم ) ذلیل کرنے والی گفتگو ؛ تمسخر ؛ استہزا ؛ تضحیک ( زبان سے یا عمل سے ) -

**Flow**, *v. i.* & *n.* : ( ) دریا کی طرح تیز اور دبے پاؤں گذرنا - ( ٢ ) خون کا دوڑنا ؛ دوران خون - ( ٣ ) زیادہ تعداد میں آ نا جانا ' گذرنا ( لوگوں کا یا اشیا کا ) - ( ٤ ) ( ادبی تحریر و تقریر میں ) سلاست ؛ روانی - ( ٥ ) ( لباس ' بال وغیرہ کا ) لٹکنا ' ھلنا ' لہرانا - ( ٦ ) ( ریاضی ) چھوٹے مقادیر کا تسلسل کے ساتھ گھٹنا بڑھنا - ( ٧ ) پھوٹ نکلنا ؛ اُبلنا ( چشمہ ) ؛ ؛ وٹنا ؛ ( خون ) بہنا ' جاری ھونا - ( ٨ ) پوری قوت سے بہنا ( سیلابی حالت میں ) - ( ٩ ) ( شراب ) لنڈھانا ؛ فیاضی سے بے اندازہ دینا ؛ بہت اور بلا لحاظ کم و بیش دینا - ( ١٠ ) دریا یا چشمہ کا بہاو ؛ وہ مقدار ( پانی وغیرہ کی ) جو بہتی ھو یا بہی ھو - ( ١١ ) سیال شے ؛ رقیق چیز - ( ١٢ ) ( لباس و تناسب اعضا ) اتار چڑھاو - ( ١٣ ) امنڈنا ؛ ( چشمہ کا ) جاری ھوجانا ؛ دھارے کا چڑھنا ؛ دریا کا چڑھنا ؛ دریا کا کناروں سے گذر کر پھیل جانا ؛ بہہ نکلنا ( جیسے دریائے نیل کا سیلاب ) -

*ebb.* & *f.* : جوار بھاٹا ؛ مد و جزر ؛ دھار کا بہنا جو چڑھاو پر ھو -

*f. of soul* : خوش طبعی اور صاف دلی کے ساتھ گفتگو -

*f. of spirits* : عادتاً خوش دل رھنا -

*land flowing with milk and honey* : ( متروک ) خوش حال ملک جہاں گویا دودھ اور شہد کی نہریں جاری ھوں -

**Flower**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (١)پھول؛(علم نباتات ) پودے کا وہ عضو جس سے نسل بڑھتی ھے اور جس میں ایک یا ایک سے زیادہ حملہ ( بنچہ گل ) یا حامل زر ( نر ) یا دونوں ھوتے ھیں اور عام طور پر ایک چھرہ گل اور ایک سند گل ھوتی ھے - یہ عضو عام طور پر رنگین ھوتا ھے ( مگر سبز نہیں ھوتا ) یہ پودے کا وہ حصہ ھوتا ھے جس میں بعد کو پھلی یا بیج پیدا ھوجاتے ھیں جس کو flowerage کہتے ھیں - ( ٢ ) ( قدیم علم کیمیا ' وہ سفوف جو تصعید کے بعد باقی رہ ) ( ٣ ) کف یا میل جو خمیر اٹھنے کے بعد پیدا ھوتا ھیں جو خمیر اٹھنے کے بعد بنتے ھیں- ( ٤ ) کلی ؛ غنچہ ؛ شگوفہ - ( ٥ ) پھول ' نے

والا درخت؛ پھول دینے والا؛ پھولنے والا درخت - (۶) کسی چیز پر گل بوٹے بنانا؛ گل کاری کرنا؛ نقش و نگار بنانا - (۷) بہترین جزو؛ عرق یا جوہر -

*f. show* : پھولوں کی نمایش جس میں پھولوں کا مقابلہ کیا جاتا ھے اور انعامات دیے جاتے ھیں -

*f.-de-luce* : دیکھو FLEUER-DE-LIS

*f.-girl* : پھول بیچنے والی لڑکی -

*ff. of sulphur* : جوہر اُڑایا ہوا سفوف گندھک -

*f. of speech* : (جمع کے صیغہ میں) تقریر کے آرایشی جملے (عموماً طنزیہ معنوں میں استعمال ہوتا ھے) -

*f. of tan* : بلوط کی چھال کا کف (جو چمڑا رنگنے کے کام میں آتا ھے) -

*f. piece* : پھولوں کی تصویر -

*f. pot* : (عموماً سرخ مٹی کا) گملا جس میں مٹی بھری ہوتی ھے اور اُس مٹی میں پودے یا پھولوں کے درخت لگائے جاتے ھیں -

*in the f. of life* : شباب؛ چڑھتی جوانی؛ عمر کا وہ حصہ جب قوی پوری طاقت حاصل کر لیتے ھیں -

*no ff* : یہ ان الفاظ وہ اطلاع جو (یورپ کے ممالک میں) احباب و اعزا کو دی جاتی ھے کہ جنازے پر پھول یا ھار لے کر آنے کی ضرورت نہیں -

**(-) flowered**, *a.* : پھول دار؛ پھول دار چیزوں سے آراستہ -

**floweret**, *n.* : (شاعری) چھوٹا پھول؛ گلچہ -

**flowering**, *a.* : پھول دار؛ کھلنے والا -

**flowerless**, *a.* : بغیر پھول کا -

**Flowerer**, *n.* : ایسا پودا جو وقت مقررہ پر پھول لاتا ھے -

*abundant f.* : جس پودے میں بکثرت پھول آتے ہوں -

*late f.* : جو پودا موسم کے آخر میں پھول لاتا ہو -

**Flowery**, *a.* : (۱) جس (درخت) پر کثرت سے پھول موجود ہوں؛ پھولوں سے لدا ہوا (درخت) - (۲) (تحریر، تقریر یا گفتگو) جس میں بہت سے خوش آیند الفاظ استعمال کیے گئے ہوں، تعریف و توصیف کی گئی ہو یا صنایع و بدایع استعمال کیے گئے ہوں -

**floweriness** (-owr-), *n.* : پھولوں کا بکثرت ہونا؛ (تقریر و گفتگو میں) خوش آیند الفاظ، تعریف و توصیف یا صنایع بدایع کا زیادہ ہونا -

**Flowing**, *a.* : (۱) فعل کے معنوں میں دیکھو FLOW نیز ذیل کے معنوں میں: (طرز تحریر و تقریر) رواں؛ سلیس؛ سہل - (۲) (خطوط، خم، گولائی، نقشہ وغیرہ کے متعلق) مسلسل؛ یکسار؛ جو بے ربط نہ ہو؛ جس کا رشتہ نہ ٹوٹ جائے -

*with f. sheet or sail* : (اُس حالت میں کہ ہوا جہاز کا راستہ کاٹ کر گذر رھی ہو) جہاز کے بادبانوں کی ڈوریاں ڈھیلی کرکے -

**Flowingly**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Flown**, *a.* : (متروک) سوجا ہوا؛ بھرا ہوا؛ پر (شراب یا گستاخی و بے ادبی سے) -

**Flown** : دیکھو FLY

**Fluctuate**, *v. i.* : (۱) موجوں یا لہروں کی طرح چڑھنا اُترنا (شاذ) - (۲) بہت بے قاعدگی کے ساتھ گھٹنا بڑھنا؛ گرنا چڑھنا؛ غیرمستقل ہونا؛ پس و پیش ہونا؛ بدلتے رھنا؛ ڈگمگانا؛ لڑکھڑانا؛ متردد ہونا -

**fluctuation** *n.* : اُتار چڑھاؤ؛ تغیر -

**Flue**, *n.* : ایک قسم کا مچھلی پکڑنے کا جال -

**Flue**, *n.* : روئی کے منتشر ذرات و اجزا جو مل کر جم جائیں؛ روئی کا رواں -

**fluey**, *a.* : روئیں کی طرح؛ روئیں دار -

**Flue**, *n.* : (۱) دود کش میں دھواں نکلنے کی نالی - (۲) حرارت پہنچانے کی نالی، خصوصاً وہ نالی جو (مکان کو گرم کرنے کے لیے) گرم ہوا پہنچانے کے لیے دیواروں کے اندر بناتے ھیں - (۳) وہ نلکی جو بعض اقسام کے بائیلر میں پانی گرم کرنے کے لیے لگائی جاتی ھے - (۴) دیگ نلی - (۵) منہ سے بجائے جانے والے ساز یا باجے میں نلکی کے اندر ہوا کا شگاف یا راستہ -

**Flu (e)**, *n.* : (عام بول چال میں) انفلوئنزا کا مخفف -

**Flue**, *v. i. & t.* : چیرنا؛ شگاف دے کر کھول دینا؛ اندر کی طرف یا باہر کی طرف چوڑا کر دینا -

**Fluency**, *n.* : (۱) ہموار اور آہستہ بہاؤ - (۲) (تقریر و تحریر) حاضر بیانی؛ بے تکلف تقریر کرنا؛ زبان و قلم کی روانی -

**Fluent**, *a. & n.* : (۱) بہتا ہوا؛ رواں (لغوی معنوں میں کم استعمال ہوتا ھے) - (۲) بہنے کے لیے تیار؛ رقیق؛ سیال (بہت کم استعمال ہوتا ھے) - (۳) سیال؛ غیر معین؛ غیر مستقل؛ تغیر پذیر (بہت کم استعمال ہوتا ھے) - (۴) (حرکت اور خم کے لیے) ہموار؛ خوش اسلوب؛ مسلسل؛ شایستہ - (۵) (تقریر یا طرز) جس میں بکثرت اور بہ آسانی مضامین کی آمد ہو؛ حاضر کلامی کے ساتھ - (۶) جو (شخص) آسانی کے ساتھ اپنا مافی الضمیر بیان کر سکے - (۷) (ریاضی، حساب، الجزئیات) (اسم) تغیر پذیر مقدار یا تعداد جو انتہائی کمی بیشی کے ساتھ مسلسل جاری رھے -

**fluently**, *adv.* : تیزی سے؛ روانی سے؛ قوت گفتار کے ساتھ؛ حاضر کلامی کے ساتھ -

**Fluff**, *n. & v. t.* : (۱) رواں؛ رونگ، جو کمبل وغیرہ سے اُترتا ھے یا گرتا ھے - (۲) نرم رواں یا بال؛ نرم روئیں یا بالوں کا گچھا - (۳) گالوں اور ہونٹوں پر چھوٹے اور نرم بال؛ مسیں - (۳) (بازاری اصطلاح میں) تھیٹر کے کھیل کا وہ حصہ جو ایکٹر کو اچھی طرح یاد نہ ہو؛ ناٹک کے کھیل میں کسی ایکٹر کا غلطی کرنا - (۵) (فعل) (چمڑے کے اُس طرف جدھر گوشت ہوتا ھے) نرم سطح بنانا؛ کسی چیز کو روئیں کی طرح باریک یا نرم بنا دینا -

*Shake* (oneself, one's feathers etc) *up* or *out into fluffy mass* : اپنے جسم یا بالوں کا اوپر نیچے یا چاروں طرف اس طرح ہلانا کہ وہ پھول کر روئیں کا ایک گچھا بن جائیں -

**Fluffy**, *a.* : روئیں دار -

**fluffiness**, *n.* : روئیں دار ہونا؛ روئیں داری -

**Fluid**, *a. & n.* : (۱) ایسا مادہ جس میں اس قسم کے ذرات ہوں جو آپس میں آزادی سے متحرک رھیں اور معمولی سا معمولی دباؤ اُن کو متاثر کرسکے (یعنی معمولی سے وزن سے ھل جائیں، دب جائیں یا اِدھر اُدھر ہوجائیں) (اس تعریف میں مختلف قسم کے

گیس رقیق و سیال اشیا اور بجلی کو جذب کرنے کے قابل تمام نا معلوم الوزن مادے شامل ہیں ) - (۲) رواں ؛ سریع الحرکت ؛ جو مادہ ٹھوس اور قایم اور سخت اور مستقل نہ ہو - (۳) سیال جزو ؛ رطوبت -

**fluidify**, *v. t.* : سیال بنانا ؛ رقیق بنانا -

**fluidity**, *n.* : رقت ؛ سیال ہونے کی حالت -

**Fluke** : ( متروک ) (۱) ایک قسم کی چپٹی مچھلی جس کا نام Flonder بھی ہے - (۲) ایک قسم کا جسم کے اندر رہنے والا باریک کیڑا جو بھیڑ کے جگر میں پایا جاتا ہے - (۳) ایک طرح کا آلو -

**Fluke**, *n. & v. i. & t.* : (۱) وہ چوڑا اور چپٹا مثلث نما ٹکڑا جو جہاز یا کشتی کے لنگر پر ہوتا ہے ؛ لنگر کا پنجہ ؛ لنگر کا کانٹا جو زمین پکڑ لیتا ہے - (۲) نیزے کی خاردار نوک - (۳) ( جمع ) وھیل مچھلی کی دم -

**Fluke** *n. & v. i. & t.* : اتفاقیہ اور خوش قسمتی سے کسی کام یا کھیل میں کوئی ایسا فعل سرزد ہونا ( واقعہ پیش آنا ) جو مفید مطلب ہو ؛ محض اتفاقیہ یا خوش قسمتی سے حاصل کر لینا یا نشانہ اتفاقاً صحیح لگ جانا -

**fluky**, *a.* : اتفاقی -

**flukily**, *adv.* : محض خوش قسمتی سے اور اتفاقیہ طور پر -

**flukiness**, *n.* : اتفاقی حالت جس میں کوئی کام ہو جائے ( کوئی مطلب حاصل ہو جائے ) -

**Flume**, *n & v. i. & t.* : ( خاص کر متحدہ امریکہ ) (۱) پانی لے جانے کی مصنوعی نالی جو صنعت و حرفت کے کاموں کے لیے بنائی جاتی ہے - (۲) نالہ یا گھاٹی جس میں دریا بہتا ہو - (۳) نالی بنانا ؛ نالی میں بہا کر لے جانا -

**Flummery**, *n.* : (۱) ایک قسم کی غذا جو جو کو اتنا ابال کر کہ وہ لعاب کی صورت ہو جائے تیار کی جاتی ہے ( اب یہ مفہوم متروک ہے اور محض مقامی طور پر کہیں کہیں مستعمل ہے ) ؛ آش - (۲) چند انسام کے میٹھے کھانے جو دودھ آٹے اور انڈوں وغیرہ کو ملا کر پکائے جاتے ہیں - (۳) خالی خولی تعریفیں ؛ یاوہ گوئی ؛ بے معنی اور خفیف باتیں -

**Flummox**, *v. t.* : ( بازاری ) بد حواس و پریشان و حیران کر دینا ؛ گو مگو میں ڈال دینا ؛ ہوش گم کر دینا -

**Flump**, *v. i. & t. n.* : (۱) بھد سے گرنا ؛ بھد بھد چلنا ؛ بھاری قدموں سے چلنا - (۲) کسی چیز کو اس طرح رکھنا یا پٹخنا کہ دھماکے کی آواز ہو ؛ دھماکا پیدا کرنا - (۳) ( *n* ) دھماکا -

**Flung** : دیکھو FLING

**Flunkey**, *n.* : (۱) وردی دار ملازم ؛ چپراسی ؛ اردلی ؛ پیش خدمت ؛ چوبدار ( عموماً تحقیر کے لہجہ میں استعمال ہوتا ہے ) - (۲) خوشامدی ؛ گنوار ؛ دہقانی -

**flunkeydom**, *n.* : خوشامدیوں کی جماعت ' حلقہ -

**flunkeyism**, *n.* : خوشامدی پن -

**Fluo ( r ) -fluoro-**, : لفظ fluorine کے مرکب کی صورت جیسے : fluoboric, fluorhydric , fluoroscope, ' ایک طبی آلہ جس کے ساتھ ایک رنگین پردہ ہوتا ہے ' بجائے تاریک کمرہ کے اس آلہ کے ذریعہ سے ( Rontgen ) شعاع کے اثرات دکھائے جاتے ہیں -

**Fluor**, *n.* : قیمتی پتھروں کے مثل ایک دھات جو آسانی سے پگھلائی جا سکتی ہے اور جس کے اندر (fluorine) کا جزو شامل ہوتا ہے -

*f. -spar* : =Calciumfluoride.

**Fluorescence**, *n.* : (۱) وہ رنگین روشنی جو بعض شفاف اجسام میں نور کے براہ راست عمل سے پیدا ہو جاتی ہے ' خصوصاً violet rays اور Ultra- violet rays کے عمل سے - (۲) روشنی کی مخصوص خاصیت جو Ultra violet rays کو نمودار کرتی ہے -

**Fluorine**, *n.* : ایک غیر معدنی عنصر جو Bromine اور Chlorine اور Iodine کی قسم میں شامل ہے -

**fluoride**, *n.* : فلوراین کا ایک مرکب -

**Flurry**, *n. & v. t.* : (۱) جھونکا ؛ جھکڑ ؛ آندھی - (۲) گھبراہٹ ؛ جوش ؛ ہیجان - (۳) وھیل مچھلی کی حالت سکرات - (۴) ( فعل ) جلد بازی کرکے یا شور مچا کر گھبرا دینا ' پریشان کر دینا ' اضطراب و بے چینی پیدا کر دینا -

**Flush**, *v. i. & t. & n.* : (۱) بازو تول کر اڑ جانا ؛ اڑا دینا ( پرندوں کو ) - (۲) پرندوں کا جھنڈ جو ایک ساتھ اڑا یا جاتا ہے ؛ ٹولی -

**Flush**, *v. i. & t.* : (۱) اُچھل کر باہر آنا ؛ نکل بھاگنا ؛ تیزی کے ساتھ نکلنا - (۲) ( نالی یا بدرو کو ) پانی بہا کر صاف کرنا - (۳) ( چراگاہ یا سبزہ زار یا کھیت میں ) پانی بھر دینا - (۴) ( پودوں کا ) نئے شاخسانے یا کونپلیں پیدا کرنا - (۵) دمکنا ؛ چمکنا ؛ سرخ ہوجانا ؛ خون کا چہرہ پر دوڑ جانا اور چہرہ کو سرخ کر دینا ؛ ( چہرہ کا ) سرخ یا گرم ہو جانا ؛ چہرہ پر سرخی دوڑنا ؛ شرما جانا - (۶) دمکا دینا ؛ چمکا دینا ؛ شرما دینا ؛ گرما دینا - (۷) غرور یا جذبہ سے مشتعل کر دینا ؛ ہمت دلانا -

*rain flushes the plants* : بارش پودوں میں کونپلیں پیدا کرتی ہے -

**Flush**, *n.* : (۱) پانی کا تیز بہاو - (۲) اچانک کسی چیز کی کثرت - (۳) پن چکی کے پہیہ سے پانی کی گرنے والی دھار - (۴) جذبہ یا احساس کا ہجوم ' وہ خوشی یا مسرت جو اُس سے یا کامیابی و فتح سے حاصل ہو - (۵) تازہ اُگی ہوئی گھانس - (۶) بدرو یا نالی میں تیز پانی بہا کر صاف کرنا ' دھونا - (۷) روشنی یا رنگ کی تمتماہٹ ؛ دمک - (۸) چہرہ پر خون کی سرخی ؛ وہ سرخی جو خون کے دوڑنے سے پیدا ہوتی ہے - (۹) بخار کی تیزی بخار کی تیزی کا درجہ - (۱۰) تازگی ؛ تازہ دمی ؛ قوت ' طاقت -

**Flush**, *a. & v. t.* : (۱) سیلاب کی حالت میں دریا کا لبریز ہوکر کناروں کے باہر نکلنا - (۲) کسی چیز کا ( یا دولت و روپیہ کا ) بکثرت ہونا ؛ وافر ہونا - (۳) ہموار ؛ برابر اُٹھے ہوے کناروں یا اُبھار کے بغیر - (۴) ( فعل ) مسطح بنانا ؛ سطح کو یکسار کرنا - (۵) ( جوڑ کو ) پر کرکے سطح کے برابر کر دینا -

**Flush**, *n.* : تاش کے پتے جو سب ایک ہی رنگ کے ہوں ؛ تاش کا ایک کھیل -

**Fluster**, *v. t. & i. & n.* : (۱) شراب پلا کر بد حواس کر دینا ؛ نیم مدہوش کر دینا - (۲) گھبرا دینا ؛ پریشان کر دینا - (۳) بے چین ہونا ؛ گھبرانا ؛ ہڑبڑانا ؛ دوڑ دھوپ کرنا ؛ بھاگے پھرنا (۴) ( اسم ) گھبراہٹ ؛ بے چینی ؛ دوڑ دھوپ -

**Flustra**, *n.* ( pl. -ae, -as ) : polyzoan = Sea -mat. جس سے لہری چٹائی کی سی سطح کا حجر البحر (مرجان) بنتا ہے -

**Flute**, *n. & v. i. & t.* : (۱) منہ سے بجانے کا ایک آلہ

موسیقی - ( ۲ ) بانسری ؛ بنسی ؛ مرلی ؛ نے - ( ۳ ) ارغنوں باجے کا ایک پردہ جس میں سے بانسری کی سی آواز نکلتی ھے - ( ۴ ) صودی گہراؤ ( کٹاو یا کھنداو ) پھٹی ہوئی نکلی کی طرح یا کمر کی جو ستونوں میں بنایا جاتا ھے - ( ۵ ) اسی قسم کا کھنداو یا کٹار جو علاوہ ستونوں کے کسی چیز میں ہو ( مثلاً کپڑے کی جھالر میں ، لکڑی یا پتھر کی چوکھٹ یا کیواڑ میں ) - ( ۶ ) ( فعل ) بانسری بجانا ؛ نے نوازی کرنا ؛ ایسی آواز میں جو بانسری کی نقل ہو سیٹی بجانا ، گانا یا بات کرنا - ( ۷ ) کوئی راگ یا راگنی بانسری میں بجانا -

**fluting,** *n.* : کمر کی نقش و نگار ( بنانا ) ؛ نے نوازی -

**flutist,** *n.* : نے نواز -

**Flutter,** *v. i. & t. n.* : ( ۱ ) پر جھاڑنا ؛ پھڑ پھڑانا ؛ پر مارنا ؛ ( بغیر اڑے یا تھوڑے تھوڑے فاصلہ تک اڑ کر ) پر جھاڑنا یا مارنا - ( ۲ ) تڑپ کر زمین پر اترنا ، آنا جانا ؛ اترنا چڑھنا ؛ بے چینی کے ساتھ چلنا پھرنا ؛ تھوڑے تھوڑے فاصلہ تک آنا یا جانا ؛ منڈلانا ؛ لرزنا ، کانپنا - ( ۳ ) نبض کا بے قاعدہ اور کمزور حرکت کرنا - ( ۴ ) جوش اور تاثر کی حالت میں کا نپنا ؛ مضطرب ہونا ؛ پریشان ( تلے و بالا ) ہونا - ( ۵ ) کسی شخص کو پریشانی اور بے چینی کی حالت میں ڈالنا - مبتلا کرنا - ( ۶ ) ( اسم ) گھبراھٹ اور اضطراب - ( ۷ ) ( بازاری ) جوے کا داؤں لگانا ؛ نفع کی امید پر روپیہ لگانا -

*be, put, in a f.* : پریشان کردیا جانا ؛ گھبرا دیا جانا -

*make a f.* : ھل چل مچا دینا ؛ سنسنی پیدا کردینا ؛ هیجان و اضطراب پیدا کردینا -

**Fluty,** *a.* : آواز میں بانسری کی طرح آواز نرم ، ھلکی اور صاف -

**Fluvial, Fluviatile,** *aa.* : جو چیز دریائی ہو یا دریا سے نکلے یا دریا میں پائی جائے -

**Fluvio-,** - لاطینی لفظ fluvius ( دریا ) کی مرکب صورت -

*f.-marine* : وہ ( مٹی اور ریت ) جو دریا کے بہاو کے ساتھ آ کر سمندر کی تہ میں جمع ہو جاتی ھے -

*fluviometer* : دریا کے اتار چڑھاو کو ناپنے کا آلہ ؛ مقیاس الماء -

**Flux,** *n. & v. i. & t.* : ( ۱ ) خون فاسد یا بہت زیادہ خون یا گوبر یا پاخانہ کا اخراج ( پہلے پیچش و اسہال کے معنی میں بھی استعمال ہوتا تھا ) - ( ۲ ) بہہ نکل جانا ؛ جاری ہونا ؛ بہنا ؛ زیادہ مقدار میں بہنا ؛ سیال بنانا ؛ گلانا ؛ ملانا ؛ گلانے والے مادہ سے گلانا - (۳) باتوں ، گفتگو اور چال کی روانی - (۴) ( ریاضی ) مسلسل حرکت - (۵) ( طبیعات ) نفاذ ؛ کسی معین رقبہ میں کسی سیال مادہ کی روانی ( رفتار ) کی شرح ؛ اس مادہ کی مقدار جو اس رقبہ سے ایک وقت معینہ کے اندر گذرے - ( ۶ ) ایک مادہ یا دھات جو کسی دوسری دھات میں اس کو گلانے کے لئے ملایا جاتا ھے -

*f. and reflux* : پانی کا چڑھاو اور خشکی کی طرف مد و جزر ( اکثر مجازاً ) -

*in a state of f* : تغیرات کا غیر منقطع سلسلہ -

*line is the f. of point* : ایک نقطہ کی مسلسل حرکت ( کھینچنے ) کا نام خطا ھے -

**Fluxion,** *n.* : ( ۱ ) بہاو ( اب بہت کم رائج ھے ) - ( ۲ ) مسلسل تغیر ( اب بہت کم رائج ھے ) ( ۳ ) ( ریاضی ) وہ شرح یا تناسب جس سے کوئی بہتی ہوئی یا تغیر پذیر مقدار ( جسامت ) بڑھتی ھے -

*method of ff.* : اس شرح یا تناسب کے معلوم کرنے کا طریقہ -

**Fly,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) مگس ؛ مکھی - ( ۲ ) پودوں کی ایک بیماری جو بعض مکھیوں سے پیدا ہوتی ھے - ( ۳ ) قدرتی یا مصنوعی مکھی جس کو مچھلی کے شکار میں چارہ کے طور پر استعمال کرتے ھیں - ( ۴ ) ( فعل ) کسی چیز پر انڈے دینا ، گرانا -

*a. f. in the ointment* : ایک معمولی ( خفیف ) بات جو عیش و آرام یا کیف و مسرت کو خراب کردے ؛ مزہ کرکرا کردے -

*break f. on wheel* : جس قدر قوت صرف کرنے کی واقعی ضرورت ہو اُس سے زیادہ قوت صرف کرنا ؛ قوت ضائع کرنا -

*f.-bane* : ایک قسم کا پودا ؛ بالچھڑ ؛ سنبل الطیب ؛ سنبل هندی -

*f.-blow* : مکھی کا انڈا ؛ بیضۂ مگس ( گوشت وغیرہ پر ) -

*f.-blown* : ( گوشت ) جس میں مکھی کے انڈے پڑگئے ہوں ؛ کوئی چیز جو خراب ، داغی ، گندی ہوگئی ہو -

*f.-book* : وہ بٹوا یا ڈبیا جس میں وہ مصنوعی مکھیاں رکھی جاتی ھیں جس کو مچھلی کے شکار میں کانٹے پر لگاتے ھیں -

*f.-catcher* : مکھی پکڑنے کا جال ؛ ایک قسم کی مکھی مار چڑیا -

*f.-fish* : بنسی میں مکھی لگاکر اُس سے مچھلی پکڑنا -

*f.-flap* : مکھیاں اڑانے اور مارنے کا ایک چپٹا آلہ -

*f. in amber* : عجیب و غریب آثار قدیمہ -

*f. -net* : جالی جو گھوڑوں پر ان کو مکھیوں سے بچانے کے لئے ڈالی جاتی ھے -

*f. on wheel* : ایسا شخص جو اپنے اثر کا غلط اندازہ کرے ( جس قدر ہو اُس سے زیادہ سمجھے ) ؛ بر خود غلط -

*f.-paper* : مکھیوں کو مارنے کا زھر اور گوند لگا ہوا کاغذ -

*f.-trap* : مکھیوں کے پکڑنے کا پھندا -

*f.-whisk* : مکھیاں اڑانے کا ایک آلہ : چوھری -

*no ff on him* : ( بازاری ) کسی شخص یا شئے کی قابلیت یا کمال کی تعریف -

**Fly,** *v. i.& t.* : ( بول چال اور معمولی نثر میں flee کو fly پر ترجیح دی جاتی ھے لیکن fled پر flew یا flown کو ترجیح نہیں ھے ) - ( ۱ ) ہوا میں پروں کے ذریعہ سے حرکت کرنا ؛ اڑنا ؛ پرواز کرنا - ( ۲ ) ہوا میں تیزی سے بلند ہونا ، گذرنا - ( ۳ ) ( تتی پر سے ) صاف کود جانا ؛ پھلانگ جانا - ( ۴ ) ( پتنگ ) اڑانا - ( ۵ ) ( جھنڈے ، بال ، لباس وغیرہ کا ) ہوا میں پھڑ پھڑانا ، ھلنا ، لہرانا - ( ۶ ) بعجلت

سفر کرنا ؛ جھپٹ کر جانا ؛ تیزی سے گذرنا ؛ قلانچ مارنا ؛ کودنا ؛ جلدی سے جانا - (۷) دفعتاً زبردستی نکال دیا جانا ؛ بھگا دیا جانا- (۸) سخت الفاظ استعمال کرنا یا بندوق کی گولی کی طرح اُن کو زبان سے نکال کر سننے والے کو مجروح کردینا

*as the crow flies* : بخط مستقیم

*door flew open* : دروازہ یکایک کھل گیا ؛ زور سے کھل گیا ؛ چوپٹ کھل گیا -

*f. a kite* : (اصطلاحاً) دست گردان هنڈیوں کے ذریعہ سے روپیہ قرض لینا ؛ یہ معلوم کرنا کہ هوا کس طرف چل رهی هے -

*f. at (soar at)* : (باز کا) هوا میں اُڑ کر کسی چیز پر (یا پرند پر) حملہ کرنا -

*f. at* or *upon* : سختی یا جوش کے ساتھہ حملہ کرنا -

*f. at higher game* : زیادہ بلند حوصلے رکھنا ؛ زیادہ همت کرنا -

*f. -away* : (لباس) ڈھیلا ڈھالا ؛ لٹکتا ہوا ؛ غیر رسمی ؛ (اشخاص) وهمی ؛ متلون الطبع ؛ بے هنگم -

*f. -by- night* : ایسا شخص جو رات کے وقت هوا خوری اور سیر و تفریح کے لیے باهر جاتا هو یا جو رات میں بھاگ جاے -

*f. from* : کسی شخص کے پاس سے (کسی جگہ سے ؛ خطرہ یا خطرناک چیز سے) بھاگ جانا ؛ فرار هوجانا -

*f. high* : (اصطلاحاً) بڑے بڑے منصوبے گانٹھنا ؛ خواهش کرنا -

*f. in air craft* : آلات هوائی یا هوائی جهاز میں اُڑنا -

*f. in the face of* : سامنا کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ گستاخی کرنا -

*f. into a passion* or *raptures* : بھڑک اُٹھنا ؛ غصہ سے مشتعل هوجانا ؛ وجد ؛ سرمستی یا جذبہ کی حالت پیدا هو جانا ؛ لطف یا مزے میں بے خود هو جانا -

*f. out* : بے قابو هوکر سخت کلامی کرنا یا کوئی شدید کارروائی کر گذرنا -

*f. -the- garter* : ایک قسم کا کھیل -

*f. to arms* : ذوق و شوق کے ساتھہ ؛ جوش کے ساتھہ هتیار اُٹھانا ؛ جنگ پر آمادہ هونا -

*glass &c flies* : شیشہ وغیرہ ٹکڑے ٹکڑے هوکر بکھر جاتا هے ؛ ریزہ ریزہ هوجاتا هے -

*high flown* : سر فراز ؛ عالی مقام ؛ پر تکلف ؛ مبالغہ آمیز ؛ بلند آهنگ -

*make f.* : (باز یا کبوتر وغیرہ کو) اُڑانا -

*make sparks f.* : چنگاریاں اُڑانا -

*make the money f.* : بهت جلد روپیہ خرچ کرڈالنا -

*the bird is flown* : جس شخص کی تلاش تھی یا جو قبضہ میں تھا وہ بھاگ گیا هے ؛ نکل بھاگا هے -

**Fly,** *n.* : (۱) اُڑنا ؛ پرواز ؛ وہ فاصلہ جتنی دور تک اُڑا جاے - (۲) ایک گھوڑے والی کرایہ کی گاڑی - (۳) (لباس) کپڑے کا پردہ جو بٹن یا کاجوں کے اوپر رهتا هے یا جس میں کاج بنائے جاتے هیں ؛ خیمہ کے دروازہ کا پردہ - (۴) جھنڈے کا وہ حصہ جو اپنے ڈنڈے سے سب سے زیادہ دور هو ؛ نیز جھنڈے کا عرض ڈنڈے سے کپڑے کی انتہائی کور تک - (۵) (تھیٹر ؛ جمع کے صیغہ میں) پردہ اور اسٹیج کے درمیان کا فاصلہ - (۶) گھڑیوں اور مشینوں کی رفتار کو باقاعدہ رکھنے والی ترکیب (کل ؛ آلہ) -

*f. -leaf* : کتاب کے شروع اور آخر کا خالی ورق ؛ گشتی چٹھی کا سادہ ورق -

*f. man* : کرایہ کی گاڑی چلانے والا ؛ وہ شخص جو تھیٹروں میں پردوں کی رسیاں کھینچنے پر مقرر هوتا هے -

*f. sheet* : دو یا چار صفحات کی گشتی چٹھی -

*f. -wheel* : مشینوں کا ایک بڑا پہیہ جس میں بھاری دندانے هوتے هیں اور جو مشین کی رفتار کو باقاعدہ رکھنے یا اُس کی قوت کو محفوظ کرنے کے لیے لگایا جاتا هے -

*on the f.* : بحالت پرواز ؛ متحرک -

**Fly,** *a.* : (بازاری) خبر دار ؛ هوشیار ؛ واقف

**Flyer, flier,** *n.* : (۱) پرندہ وغیرہ جو اُڑتا هے - (۲) (جانور یا سواری) جو غیر معمولی رفتار پر (تیز) جارهی هو - (۳) (شخص) هوا باز ؛ آلات هوائی میں اُڑنے والا - (۴) پھلانگ ؛ چھلانگ

*high f.* : (پرندہ) اونچا اُڑنے والا -

*poor. f.* : کم اُڑنے والا -

**Flying,** *a.* : (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) ایسی حرکات کرنے والا جیسی پرواز کی حالت میں کی جاتی هیں - (۳) (عرف عام میں) (Barbadoes) کے باشندے -

*f. bridge* : عارضی پل -

*f. boat* : ایک قسم کا آلۂ هوائی جو سمندر پر بھی تیر سکتا هے چونکہ اُس کا چوکٹا کشتی نما هوتا هے -

*f. -buttress* : دیوار کا ایسا پشتہ جو نیم مایہ سے دیوار تک ڈھلوان اور عموماً محراب دار هو -

*f. dog* : ایک قسم کی چمگادڑ -

*f. Dutchman* : دیکھو DUTCHMAN

*f. fish* : ماهی پرند ؛ اُڑنے والی مچھلی جس کے پنکھہ پرندوں کے پروں کی طرح هوتے هیں اور جو هوا میں اُٹھہ سکتی هے -

*f. fox* : بڑ باگل -

*f. handicape, f. mile, f. start* : جب دوڑ شروع کرنے کی جگہ سے پوری رفتار پر گذرا جائے -

*f. jib* : کشتی کا هلکا چھوٹا بادبان -

*f. jump* : دوڑ کر چھلانگ مارنا -

*f. man* : هوا باز ؛ آلات هوائی کے ذریعے سے اُڑنے والا -

*f. officer* : هوائی جهاز یا محکمۂ آلات هوائی کا ایک افسر -

*f. pig* : (عرف عام میں) خندقوں میں گولہ پھینکنے والی توپ کا گولہ

*f. squad* : پولیس کا دستہ جو تیزی کے ساتھہ تعاقب کرنے کے لئے موٹر کاریں استعمال کرتا هے -

*f. squadron, f. column* : فوج یا پولیس کا دستہ جو تیز نقل و حرکت کرسکے -

*f. squirrel* : گلهری کی ایک قسم جس کی اگلی پچھلی ٹانگیں ایک کھال سے جوڑی هوتی هیں اور اس سے وہ هوا میں معلق هو جاتی هے -

*f. visit* : کسی جگہہ سر راہ جانا (اُس طرف گذرتے هوے ٹھیر جانا) ؛ تھوڑی دیر کے لئے بعجلت (جلدی میں) جانا -

*with f.* colours : کامیابی و کامرانی کے ساتھہ ؛ کامیاب ہو کر -

**Foal,** *n. & v. t. & i.* : (۱) گھوڑے گدھے وغیرہ کا بچہ، بچھیرا ، بچھیری - (۲) گھوڑی گدھی وغیرہ کے بچہ پیدا ہونا -

*in f., with, f.* : حاملہ (گھوڑی یا گدھی وغیرہ) -

**Foam,** *n. & v. i.* : (۱) کسی رقیق شے پر اُس کو ہلانے خمیر پیدا ہوجانے یا سڑ جانے سے جو چھوٹے چھوٹے بلبلے پیدا ہوتے ہیں- (۲) جھاگ، کف یا پسینہ - (۳) (شاعری) سمندر - (۴) باہر پھینکنا ، نکالنا ، گرانا - (۵) غصہ یا مرض کی حالت میں جو جھاگ منہ میں آ جاتے ہیں - (۶) (پانی کے) جھاگ - (۷) (پیالہ) جھاگ دار شراب سے لبریز ہونا ؛ جھاگ لانا یا نکالنا -

*pass off,* or *away, in f.* : جھاگ بن کر اُڑ جانا -

*run foaming along (down* or *over)* : جھاگ نکالتے ہوے (گراتے ہوے) دوڑنا -

**foamless,** *a.* : بغیر جھاگ کا ، صاف -

**foamy,** *a.* : جھاگ دار -

**Fob,** *n. & v. t.* : (۱) ایک چھوٹی جیب (گھڑی وغیرہ رکھنے کے لئے) جو اگلے زمانے میں برجس میں بنائی جاتی تھی- (۲) جیب میں رکھہ لینا ، ڈال لینا -

**Fob,** *v. t.* : دھوکا دینا ؛ فریب دینا -

*f. off upon* : کسی کم قیمت یا خراب چیز کو قیمتی اور اچھا بنا کر (کسی شخص کے) سر منڈھ دینا -

*f. off with* : (کسی شخص کو) دھوکہ دے کر (خراب چیز) دیدینا -

**Focal,** *a.* : ماسکی -

*f. distance* or *length* : ماسکی فصل ؛ شیشہ یا تال کے مرکز اور اُس کے مرکز شعاع کا درمیانی فاصلہ -

**Focalize,** *v. t.* : ماسکہ پر لانا (نیز مجازاً) -

**focalization,** *n.* : ماسکہ پر لانے کا عمل -

**Fo'c's'le.** دیکھو forecastle

**Focus,** *n. (pl. ci,* pr, *-si, -uses) & v. t. & i.* : (۱) ماسکہ؛ مرکز شعاعی کے اُن نقطوں میں سے ایک نقطہ جہاں سے کسی منتہی تک کا فاصلہ خطی ارتباط سے متعین ہو وہ نقطہ جس پر شعاعیں اِنعطاف یا اِنعکاس کے بعد آ کر جمع ہوں جس سے شعاعیں نکلتی معلوم ہوتی ہیں - (۲) نقطہ ماسکہ جس پر اگر وہ چیز جس کی تصویر لینی ھے ٹھیک آ جاے تو تصویر صاف اور درست آے گی - (۳) وہ نقطہ جس کی طرف آواز کی لہر میں جاکر جمع (مایل بہ مرکز) ہوں (۴) کسی مرض یا کام کا خاص مرکز - (۵) مایل بہ مرکز ہونا ؛ مایل بہ مرکز کرنا - (۶) (تصویر کشی کے شیشے) کے ماسکہ کو درست کرنا ، ٹھیک کرنا ؛ صحیح فاصلہ پر تصویر کشی کا شیشہ لگانا -

*bring out of , bring into , bring in f.* : (تصویر کشی) ماسکہ کے باہر لانا ، ماسکہ پر لانا -

*out of f.* : (اُس چیز کا جس کی تصویر لی جاے) ٹھیک فاصلہ یا صحیح نقطۂ نظر پر نہ ہونا -

**Fodder,** *n. & v. t.* : (۱) خشک غذا ، سوکھی گھانس ، بھوسا وغیرہ (ان چوپایوں کے لئے جن کو باندھ کر سانی دی جاتی ھے) ؛ چارہ ؛ چارہ دینا -

**fodderless** *a.* ; (جانور یا چوپایہ) جن کو غذا نہ ملی ہو -

**Foe,** *n.* : (شاعری وغیرہ) دشمن ؛ حریف ؛ مد مقابل ؛ بد خواہ -

*f. man* : (زمانہ جنگ میں) دشمن یا حریف (متروک) -

**Foetus, fetus,** *n.* : انڈے یا رحم میں پوری طرح نشو و نما پایا ہوا جنین -

**f(o) etal,** *a.* : جنین کے متعلق -

**f(o) eticide,** *n.* : جنین کو ضائع کرنا ؛ اسقاط حمل کرنا یا کرانا -

**Fog,** *n. & v. t.* : (۱) وہ گھانس جو پہلی فصل کٹ جانے کے بعد پیدا ہو جاے - (۲) لمبی گھانس جو جاڑے کے اندر کھڑی چھوڑ دی جاے - (۳) چوپایوں کو ایسی گھانس کھلاکر پرورش کرنا ؛ زمین کو اس حالت میں چھوڑ دینا کہ گھانس اُس پر کھڑی رھے -

**Fog ,** *n. & v. t. & i.* : (۱) بخارات جو زمین پر یا زمین کے قریب فضا میں چھاے ہوے ہوں - (۲) وہ تاریکی جو ان بخارات سے پیدا ہو - (۳) کہر؛ شب دود؛ کہرا - (۴) فضا کی غیر معمولی تاریکی - (۵) کہر کی طرح گھیر لینا ؛ چھا جانا ؛ حیران و ششدر کر دینا - (۶) (باغبانی) نمی اور رطوبت کی وجہ سے (درخت یا پودے کا) مرجانا - (۷) (فوٹو گرافی) تصویر کے پلیٹ کو تاریک یا دھندلا کردینا - (۸) ریل کی پٹری پر پٹاخا رکھنا -

*f. -bow* : دھنک یا قوس قزح کی طرح تاریکی پر روشنی پڑنے سے ایک قسم کی جو دھنک پیدا ہو -

*f. -horn.* : کہر کی حالت میں جہازوں کو ہوشیار و خبردار کرنے کے لیے جو بھونپو بجایا جاتا ھے -

*f. -signal* : کہر کی حالت میں ریل کی پٹری پر جو پٹاخا اس غرض سے رکھہ دیا جاتا ھے کہ اس کی آواز ڈرائیور کو خطرہ سے آگاہ کردے -

*in a f.* : حیران و ششدر (وہ حالت جب سمجھ کام نہ کرے ، عقل میں بات نہ آے) -

**fogger,** *n.* : وہ شخص جو ڈرائیور کو خطرہ سے آگاہ کرنے کے لئے ریل کی پٹری پر پٹاخا رکھتا ھے -

**Foggy,** *a.* : (۱) دھندلا ؛ تاریک ؛ کہر میں گھرا ہوا - (۲) سرا سیمہ ؛ حیران - (۳) مبہم جیسے بادل چھاے ہوے ہوں -

*f. idea* : دھندلا سا اندازہ ، خیال ، ادراک ، احساس -

**foggily,** *adv.* : مبہم طور پر ؛ دھندلی سی حالت میں -

**fogginess ,** *n.* : دھندلا پن ؛ تاریکی -

**Fogle,** *n.* : (چوروں اور گرہ کٹوں کی بولی میں) ریشمی رومال -

**Fogy,-gey,** *n.* : (خصوصاً لفظ old کے ساتھ استعمال ہوتا ھے) پرانی وضع کا آدمی پرانے خیالات اور طرز

کا آدمی ؛ قدامت پسند ؛ ایسا آدمی جو زمانہ موجودہ کے خیالات اور طریقوں سے مانوس نہ ہو ( بہت پیچھے ہو ) -

**fog(e)ydom**, *n.* : پرانے خیالات کے لوگوں کا طبقہ؛ پرانے لوگوں کے خیالات -

**fogyish**, *a.* : کسی قدر پرانے خیالات کا ( آدمی ) -

**fogism**, *n.* : پرانے لوگوں کا مخصوص طریقہ ' طرز عمل -

**Fohn**, *n.* : کوہ آلپس پر جو گرم جنوبی ہوا چلتی ھے ( جرمن ) -

**Foible**, *n.* : ( ۱ ) عیب ؛ نقص ؛ اخلاقی کمزوری - ( ۲ ) ایسی خصوصیت جس پر کوئی شخص بیجا اور غلط فخر کرے - ( ۳ ) ( پٹے ) تلوار کے وسط سے نوک تک کا حصہ -

**Foil**, *n.* & *v. t* : ( ۱ ) ( تعمیرات ) کوڑکی کا قوس یا اوپر کی نوکوں کا درمیانی حصہ ( فاصلہ ) - ( ۲ ) کسی دھات کو کوٹ کر یا بیل کر اس کے باریک اوراق بنانے - ( ۳ ) اس قسم کا ورق یا تختہ یا رنگ اور پارے کا مزوج جو منہ دیکھنے کے آئینے کے پیچھے لگایا جاتا ھے یا جو جواھرات اور نگوں کے پیچھے اس کی آب و تاب بڑھانے کے لیے چپکایا جاتا ھے - ( ۴ ) کوئی چیز جس کے مقابلے میں کسی دوسری چیز کی آب و تاب زیادہ نمایاں ھوجاے - ( ۵ ) اس طرح کسی چیز کو تیار کرانا ' درست کرنا بنانا ؛ قوس ( قوسیں ) بنا کر آرائش کرنا -

*gold f.* : سونے کے ورق ( اوراق ) -

*tin f.* : ٹین کے ورق ( اوراق ) -

**Foil**, *v. t.* & *i.* & *n.* : ( ۱ ) ( شکار ) شکاری کتوں کو بھگا دینے کے لیے ان کا راستہ کاٹ دینا تاکہ ان کو شکار کا کھوج نہ مل سکے - ( ۲ ) مار کر بھگا دینا ؛ پسپا کردینا؛ منصوبوں کو خاک میں ملا دینا ؛ روکنا؛ مات کردینا ؛ ھرا دینا - ( ۳ ) وہ راستہ ( جس پر ) جدھر سے دوسری دفعہ شکار بھاگا ھوا گیا ھو ( یعنی ایک دفعہ جا کر لوٹا ھو اور پھر بھاگا ھو ) ( ایسی حالت میں اکثر شکاری کتے جو شکار کی بو پر جاتے ھیں بھک جاتے ھیں ) - ( ۴ ) ( قدیم اصطلاح ) پسپا کرنا ؛ شکست دینا ؛ روکنا -

*run, run upon, the f.* : ایک ھی راستے پر دوسری دفعہ شکار کا بھاگنا -

**Foil**, *n.* : چھوٹی دھار کی تلوار ( کند ) جس کی نوک پر ایک بٹن لگا ھوتا ھے اور جو پھکیتی اور گتکے اور پٹے میں استعمال ھوتی ھے -

**Foison** (-zn), *n.* : ( قدیم ) کثرت ؛ بہتات ؛ فصل کا بکثرت مال -

**Foist**, *v. t.* : ( ۱ ) ملونی کرنا ؛ ( کوئی بری چیز ) ملا دینا ؛ بلا اجازت یا دھوکہ یا چالاکی سے آمیزش کر دینا - ( ۲ ) ناقص اور خراب چیز ( کسی کو ) اچھی چیز بتا کر دینا ؛ اس طرح دھوکہ دینا ؛ نقلی چیز کسی کے سر تھوپنا -

**Fokker**, *n.* : جرمن کا ایک خاص قسم کا آلہ ھوائی -

**Fold**, *v. t.* & *n.* : ( ۱ ) ( عموماً ) باڑا ( ۲ ) ( استعارتاً ) ( کلیسا ) ایک ھی عقیدہ یا مذھب کے لوگوں کی جماعت (۳) کسی زمین کو کھاد دینے کے غرض سے اس پر بکریوں اور بھیڑوں کا باڑا بنا دینا ؛ بھیڑ بکریوں کو باڑے میں بند کرنا -

*sheep-f.* : بھیڑ بکریوں کا باڑا ؛ ایک احاطہ جس میں بھیڑ بکریاں بند کی جاتی ھیں -

**Fold**, *v. t.* & *i.* & *n.* : ( ۱ ) تہہ کرنا؛ کسی نرم یا لچکدار چیز کو دھرا کرنا - ( ۲ ) باھیں یا بازو لپیٹنا ( کولی بھر لینا ) ( کسی چیز کے چاروں طرف ) لپٹانا ؛ چمٹانا ؛ لپٹنا ؛ چپٹنا - ( ۲ ) یکجا ( کسی کے ساتھ لپٹنا ) اور لپٹا لینا ؛ گلے لگا لینا ؛ سینہ سے لگالینا - ( ۳ ) ھاتھ جوڑنا - ( ۴ ) لپٹی ھوئی یا تہ کی ھوئی چیز کو دھرا کرنا ؛ تہ ھو جانے یا مڑ جانے کے قابل ھو جانا ؛ مڑ جانا ؛ تہ ھوجانا - ( ۵ ) دوتہوں کے درمیان خالی جگہ ؛ خلا ؛ تہ - ( ۶ ) پہاڑ کا خلا ' کونہ یا گوشہ - ( ۷ ) سانپ کی کنڈلی ؛ ڈور اور رسی وغیرہ کا چکر ؛ گولا ؛ لچھا -

*carried it in a f. of her dress* : اپنے لباس کی تہ میں لپیٹ کر لے گئی -

*f. in, over, together* : تہ کرنا ' دھرانا ' ایک جگہ لپیٹنا -

*f. back, f. down* : کسی چیز کے ایک حصے کو پیچھے یا نیچے جھکا دینا -

*f. a person in* one's *arms to* one's *breast* : گلے لگا لینا؛ سینے سے لگا لینا -

*f. up* : تہ کر کے زیادہ کسا ھوا اور مختصر بنا دینا -

*hills folded in mist* : کہرے سے ڈھکی ھوئی پہاڑیاں -

**folding**, *n.* : تہ کرنے سے جو نشان پڑ جاتا ھے ؛ شکن -

*folding doors* : دروازے کے دو دو پٹ جو تہ ھوجاتے ھیں اور دونوں پاکھوں ( دروازوں کے پہلو کے دونوں ستونوں ) پر جڑے ھوتے ھیں -

**-Fold**, *suf* : (۱) ( مرکبات ) چند ' گنا -

*repaid tenfold.* : ( قرضہ یا احسان ) دس گنا ادا کیا گیا -

*tenfold.* : دس گنا ؛ دہ چند -

*twofold.* : دگنا ؛ دو چند ؛ دوھرا -

*twofold charm* : دوھری موھنی ؛ دگنی دلداری ؛ ایک کے بجائے دو خوبیاں ؛ دو قسم کی خوبیاں -

**Folder**, *n.* : ( ۱ ) فعل کے معنوں میں - ( ۲ ) کاغذ کی تہ کرنے والا آلہ - ( ۳ ) ( جمع ) تہ کئے ھوئے اشتہارات وغیرہ - ( ۴ ) جمع تہ ھو جانے والی عینک ( چشمہ ) -

**Foliaceous**(-shus), *a.* : (۱) مثل پتہ کے ؛ جس چیز کے تجسیمی اعضا ایسے ھوں کہ جیسے پتوں کے ھوتے ھیں - (۲) پتوں کا ؛ پتوں سے متعلق - (۳) کچل کر یا کوٹ کر ' پتلا کئے جانے کی حالت میں ؛ پتلا کیا ھوا ؛ ورق بنا ھوا -

**Foliage**(-eJ), *n.* : پتے ؛ برگ ؛ اوراق ؛ پتوں کی کثرت -

*f. leaf* : بغیر پنکھڑیوں کا پتا -

*f. plant* : جو درخت یا پودا صرف پتوں اور سبزے کے لئے پرورش کیا جائے نہ کہ پھولوں کے لئے -

(-) **foliaged**, *a.* : پتوں والا ؛ برگ دار -

**Foliar**, *a.* : پتوں کا ؛ پتوں کے متعلق -

**Foliate** (-at), *a.*: (۱) پتے کی طرح - (۲) برگ دار - (۳) مخصوص پتیاں رکھنے والا -

**Foliate**, *v. i. & t.*: (۱) ورق کر دینا ؛ پرت بنا دینا ؛ اوراق میں تقسیم کردینا - (۲) محراب، یا دروازے کی پیشانی کو پتوں سے آراستہ کرنا - (۲) کتابوں کے اوراق پر ( نہ کہ صفحات پر ) مسلسل نمبر ڈالنا -

**foliation**, *n.*: محراب یا دروازہ کی پتوں سے آراستگی؛ اوراق پر نمبر ڈالنا ؛ درختوں پر پتے نکلنا -

**Folio**, *n.* (pl. -os): (۱) کاغذ کا ورق جس پر ایک هی طرف نمبر لگا یا گیا هو - (۲) ( محاسبی ) بهی کہا تہ وغیرہ کے دوصفحے بالمقابل جن پر ایک هی وقت میں اندراجات کئے جائیں یا ایک صفحہ جس پر دو نوں طرف کا ( لین اور دین ) حساب لکھا جائے - (۳) چھپی هوئی کتاب کے صفحات کے نمبر - (۴) دستاویز کے مضمون کے طول کا اندازہ کرنے کے لئے لفظوں کا جو شمار ( ۷۲ یا ۹۰ کی مجموعی تعداد کو بطور اکائی کے محسوب کرکے ) کیا جاتا هے - (۵) کاغذ کا ایک تختہ جسکی صرف ایک تہ بنائی گئی هو - (۶) بڑی سے بڑی تقطیع کی جلد یا کتاب -

*in f.*: کاغذ کے تختہ کے صرف ایک تہ کر کے اس تقطیع پر جو کتابیں لکھی یا چھاپی گئی هوں؛ اس قسم کے اوراق کی جلدیں -

**Foliole**, *n.*: مرکب پتے کا تقسیم شدہ ٹکڑا یا حصہ ؛ چھوٹا پتا ؛ کونپل ؛ پتی -

**Folk**(fok), *n.*: (۱) ایک قوم ؛ ملت ؛ نسل ( متروک ) - (۲) (صرف جمع کے صیغے میں) لوگ؛ بالعموم خاص طبقے کے لوگ (اب اسکی جگہ لفظ people استعمال هوتا هے) - (۳) مرکبات کی صورت میں مختلف الفاظ کے ساتھ استعمال هوتا هے (اس قسم کے مرکبات زیادہ تر جرمنی زبان سے لئے گئے هیں جیسے ) :

*f.-custom*: عام لوگوں کا رواج -

*f.-etymology*: عوام کا الفاظ کی وجہ تسمیہ کو غلط طور سے سمجھ کر ان کو بگاڑنا یا بدل دینا -

*f.-lore*: (۱) متداول روایات وعقائد جو عام لوگوں میں راسخ هوں - (۲) ان کا علمی مطالعہ -

*f.-songs*: عوام کے گیت -

**Follicle**, *n.*: (۱) کیس؛ چھوٹا سا چھالا ؛ تھیلی ؛ غدود ؛ کویا (ریشم کے کیڑے کا گھر ) - (۲) درختوں کی پھلی جسمیں بیج هوتے هیں -

**follicular**, *a.*: کیسوی -

**folliculated**, *a.*: کیس دار -

**Follow**, *v. t. & i. & n.*: (۱) کسی متحرک چیز یا شخص کے پیچھے آنا بہ ترتیب وقت و مقام - (۲) کسی کے سا تھہ جانا ؛ خدمت کرنا ؛ ( کسی شخص کی ) خوبیوں کا دلدادہ هو کر اسکے پیچھے جانا ، اسکا اتباع کرنا - (۳) (کسی بات کا) نتیجہ نکلنا ؛ لازمی نتیجہ پیدا هونا - (۴) کسی معاملہ میں مبتلا هونا - (۵) ( کسی بات کی) کوشش کرنا ؛ کسی مقصدکو حاصل کرنے کے لئے جدو جہد کرنا - (۶) (کسی کو) اپنا رهنما اور سردار مان لینا ؛ اسکی اطاعت کرنا ؛ اوسکے خیالات و اغراض کو اختیار کر لینا - (۷) کسی پیشہ کو اختیار کر لینا - (۸) مقرر کے دلائل یا تقریر کے معنی پر حاوی هوجانا یا اوسکی ذهنیت کا اتباع کرنا ؛ ( کسی شخص یا چیز کے ) پیچھے چلنا یا آنا - (۹) بلحاظ ترتیب ایک چیز کےبعد دوسری چیز کا آنا، واقع هونا - (۱۰) کسی بات سے ( کسی واقعہ سے ) کسی بات ( کسی واقعہ کا ) ظہور میں آنا - (۱۱) کسی چیز ( بات یا واقعہ ) کا ایسا هونا جس سے کوئی نتیجہ نکالا جاسکے - (۱۲) (بلیرڈ) کھلاڑی کی گولی کا دوسری گولی سے ٹکرا کر اُسی کے ساتھ ساتھ چلا جانا -

*f. after*: پیچھے جانا -

*f. in his steps*: اوسکے قدم بقدم چلنا -

*f. in the wake of*: پیچھے پیچھے چلنا ؛ کسی واقعہ کا کسی واقعہ کے بعد پیش آنا -

*f. my leader*: ایک کھیل جسمیں هر کھیلنے والے کو وهی کرنا پڑتا هے جو کھیل کا سردار کرے -

*f. one's nose*: اپنی ناک کی سیدھ میں چلنا؛ ( اصطلاح ) بجائے کسی مقررہ راستہ کے غیر معین راستے پر چلنا ؛ منہ اٹھائے بغیر سوچے سمجھے جانا؛ تن بہ تقدیر چلنا -

*f. on*: (کرکٹ ) کسی ٹیم کا ایک دفعہ کھیل کر اور حریف کے مقابلہ میں بہت کم رن بنا کر دو بارہ کھیل کے لئے میدان میں جانا -

*f. out*: آخری حد تک ، انتہائی حد تک پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا -

*f. suit*: ماننا ؛ اتباع کرنا ( کسی بات پر عمل کرنا ) ؛ ( کسی کی بات یا اصول کو ) اپنے لیے قاعدہ اور قانون بنا لینا -

*f. the hounds*: شکار میں شکاری کتوں کے پیچھے پیچھے جانا -

*f. the plough*: هلوا ها بن جانا ؛ هل چلانے کا پیشہ اختیار کر لینا -

*f. the sea*: ملاحی کا پیشہ اختیار کرلینا -

*f. through*: گولف کے کھیل کی ایک اصطلاح -

*f. up*: (۱) استقلال کے ساتھ کسی کام پر یا مقصد پر جمے رهنا ؛ ایک ضرب لگا کر فوراً هی دوسری ضرب لگانی - (۲) ( فٹ بال ) جس کھلاڑی کے پاس گیند هو اس کی مدد کرنے کے لیے اس کے قریب هی رهنا -

*it follows that he was not there*: اس سے یہ نتیجہ نکلتا هے کہ وہ وهاں نہ تھا -

*his arguments are as follows*: اس کے دلائل حسب ذیل هیں -

*trade follows the flag*: تجارت جھنڈے ( حکومت ) کے پیچھے پیچھے چلتی هے ( حکومت کا لازمی نتیجہ تجارت کی وسعت هے ) -

**Follower**, *n.*: ( ۱ ) فعل کے معنوں میں - (۲) پیرو ؛ چیلا؛ شاگرد ؛ مرید - ( ۳ ) وہ ملازمت پیشہ جو کسی کے گھر کی خادمہ سے شادی کرنا چاهتا هو -

**Following**, *n.*: (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) پیرووں ، مریدوں ، چیلوں اور متعلقین کی جماعت -

**Following**, *a.*: (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) وہ جس کا آگے ( ذیل میں ) ذکر آتا هے ( واحد اور جمع دونوں صیغوں میں استعمال هوتا هے ) -

*the f. are noteworthy*: حسب ذیل امور ( اشخاص ) قابل ترجہ هیں -

**Folly**, *n.*: بے عقلی ؛ حماقت؛ سمجھ اور فہم کی کمی - (۲) بے عقلی کا کام؛ احمقانہ کام ؛ احمقانہ خیال ، عمل - ( ۳ ) تمسخر انگیز

بات ؛ مضحکہ انگیز حرکت - ( ۳ ) ( عموماً ) عمارت جو بیکار ' بے مصرف اور مضحکہ خیز خیال کی جاے ( بانی و عمارت کے نام کے ساتھ یہ لفظ استعمال ہوتا ھے ) -

**Foment**, *v. t.* : ( ۱ ) گرم دھونے کی دواؤں سے غسل دینا یا جسم کا کوئی حصہ دھونا یا سیکنا یا گرمی پہنچانا ؛ ( کسی عضو یا جسم کو ) تقویت پہنچانا - ( ۲ ) ( جذبات ' طرز عمل یا باغیانہ خیالات بد امنی کو ) پھیلانا ' مشتعل کرنا -

**fomenter**, *n.* : اشتعال دلانے والا ' پھیلانے والا -

**Fomentation**, *n.* : ( ۱ ) فعل کے معنوں میں - ( ۲ ) گرم فلالین وغیرہ سے گرمی پہنچانا؛ سینک -

**Fond**, *a.* : ( ۱ ) سادہ دل ؛ سریع الاعتقاد - ( ۲ ) حماقت کے ساتھ قوی امیدیں رکھنے والا - ( ۳ ) ضرورت سے زیادہ یا بہت محبت کرنے والا ؛ بے حد پیار کرنے والا ؛ شفیق ؛ نرم دل -

*to be f. of* : کسی شخص ( یا چیز ) کے ساتھ مانوس ہونا ؛ محبت کرنا بہت گرویدہ ہونا ؛ کسی چیز یا شخص کی طرف بہت زیادہ رجحان رکھنا ؛ کسی بات ( یا شخص ) کا شائق ہونا -

**fondly**, *adv.* : ( ۱ ) محبت سے ؛ پیار سے ؛ دل سے ؛ شوق سے - ( ۲ ) غلطی سے

**fondness**, *n.* : محبت یا پیار ؛ رجحان ؛ شوق ؛ شغف -

**Fondant**, *n.* : ایک قسم کی مٹھائی -

**Fondle**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) پیار کرنا ؛ چھاتی سے لگانا ؛ محبت سے کھیلنا ( کسی کے ساتھ یا کسی سے ) - ( ۲ ) پیٹھ پر ہاتھ پھیرنا ؛ چمکارنا ؛ پچکارنا -

**Font**, *n.* : ( ۱ ) حرض یا برتن جس میں اصطباغ ( بپتسمہ ) کا پانی کرتا ھے - ( ۲ ) لیمپ کی کپی ( جس میں تیل رہتا ھے ) - ( ۳ ) سوت ؛ چشمہ ؛ منبع -

**Fontal**, *a.* : ( ۱ ) سوت ' چشمہ یا نوارہ کا ابتدائی ( اصلی ' حقیقی ) منبع - ( ۲ ) بپتسمہ کے متعلق -

**Fontanel** ( le ), *n.* : شیر خوار بچے کے سر میں جھلی دار خلا جو سامنے کی ھڈی کے متصل زاویوں سے ملا ہوتا ھے -

**Food**, *n.* : ( ۱ ) غذا ؛ کھانے کی چیزیں ؛ خورک ؛ قوت ؛ اشیاے خوردنی - ( ۲ ) خاص قسم کی غذا ؛ درختوں کی پرورش کرنے والی غذا -

*be f. for fishes* : مچھلیوں کی غذا ہو جانا ؛ غرق ہو جانا -

*be f. for worms* : کیڑوں کی غذا ' ہو جانا ' مرجانا -

*f. and drink* : اشیا خوردنی -

*f. card* : جب ( جنگ کے زمانے میں ) کھانے کی اشیاء حکومت کی نگرانی میں تقسیم کی جاتی ھیں تو ہر شخص کو ایک کارڈ دیا جاتا ھے جس کے سرکاری باورچی خانے یا دوکان پر پیش کرنے سے مقررہ غذا ملتی ھے -

*f. controller* : وہ وزیر اغذیہ جو جنگ کے زمانے میں سامان غذا کی فراھمی کا نگران ہوتا ھے -

*f. for powder* : بارود کی غذا ؛ سپاھی ؛ فوجی آدمی -

*f. stuff* : وہ اشیا جو کھائی جاتی ھیں ؛ اشیا خوردنی ؛ سامان خوراک -

*mental and intellectual f.*; *f. for thought* or *meditation.* : غذاے دماغی و ذھنی ؛ غور و فکر کے قابل امور ایسے معاملات یا مسائل جو سرچنے اور غور کرنے کے قابل ھوں -

**foodless**, *a.* : جس کو غذا نہ ملے ؛ بھوکا -

**Fool**, *n. & v.i. & t.* : ( ۱ ) احمق ؛ بیوقوف ؛ نادان ؛ سادہ لوح - ( ۲ ) ایسا شخص جس کے طرز عمل کو نا پسند کیا جاے - ( ۳ ) یورپ کے عہد وسطیٰ میں ہر بڑے شخص کے گھر میں ( مصاحبت میں ) ایک مسخرہ یا بھانڈ بھی ملازم ہوا کرتا تھا جس کو فول ( fool ) کہتے تھے - ( ۴ ) ایسا شخص جس کا سر عقل سے خالی ہو - ( ۵ ) دھوکہ دینا ؛ فریب دینا ؛ بے وقوف بنانا ؛ بے وقوف بننا -

*All fools' day* : یکم اپریل -

*April f.* : جس شخص کو یکم اپریل کو کوئی دھوکہ ( از راہ تمسخر ) دیا جاے یا دھوکہ دے کر بیوقوف بنا دیا جاے یا دھوکہ سے کوئی ایسا کام اس سے کرایا جاے جو احمقانہ ہو -

*be a f. for one's pains* : بے فائدہ ' بے نتیجہ ' محنت اور درد سری برداشت کرنا -

*be a f. to* : کسی کے مقابلے میں کچھ نہ ہونا ؛ ھیچ ہونا -

*f. away time or money* : حماقت کے ساتھ روپیہ یا وقت ضائع کرنا -

*f's cap*, *fools cap* : وہ ٹوپی جو یورپ کے ازمنۂ وسطیٰ میں درباری مسخرہ اوڑتا تھا اور جس میں گھونگرو لگے ہوتے تھے ؛ سترھویں صدی عیسوی میں بنے ہوے بعض خاص قسم کے کاغذوں کا نشان یا مارکہ ؛ مستطیل لکھنے یا چھاپنے کا کاغذ جس کا طول و عرض ۱۵ - ۱۷ × ۱۲ — $\frac{1}{2}$ ۱۳ انچہ ہوتا ھے -

*f.'s bolt is soon shot* : بیوقوت کے دلائل کا ذخیرہ بہت جلد ختم ہوجاتا ھے -

*f.'s mate* : ( شطرنج ) مات جو شاہ کو دوسری ہی چال میں دی گئی ہو -

*f. one unto doing* : کسی کو بیوقوت بنا کر ( یا خوشامد کرکے ) کوئی کام کرا لینا -

*f. one out of money* : کسی شخص کو بیوقوت بنا کو اس سے روپیہ اینٹھہ لینا -

*f.'s paradise* : جنت خیال ؛ خیالی او قیاسی خوشی ؛ بے اصل اور محض دل خوش کرنے والا خیال باطل -

*f. proof* : ( قواعد وغیرہ ) اس قدر صاف و صریح کہ اُس کے مفہوم کے متعلق کم عقل کو بھی غلط فہمی پیدا نہ ہو سکے -

*make a f. of* : کسی کو دھوکا دینا ؛ بیوقوت بنا دینا ؛ کسی کے ساتھہ چال چل جانا -

*no f. like an old f.* : بڈھے بیوقوت ( خصوصاً بڈھے اور معمر عاشق ) سے زیادہ کوئی بیوقوت نہیں ہوتا

*play the f.* : غلطی یا حماقت کرنا ؛ احمقوں کی طرح حرکات کرنا ؛ مسخرہ پن یا بھانڈوں کی حرکتیں کرنا -

*send, go, on f.'s errand* : کسی کو کوئی بے نتیجہ ( احمقانہ ) کام کرنے کے لیے بھیجنا یا کسی کا جانا ؛ بیوقوفی سے

بے نتیجہ محنت یا زحمت برداشت کرنی یا کسی سے کرانی -

**foolery**, *n.* : حماقت؛ احمقانہ حرکت -

**foolish**, *a.* : بیوقوف؛ احمق؛ بے عقل

**foolishly**, *adv.* : بیوقوفی سے؛ حماقت سے

**foolishness**, *n.* : بیوقوفی؛ حماقت -

**foolocracy**, *n.* : ( از راہ تمسخر ) احمقوں کی حکومت؛ ایسی حکومت جس کے عہدے دار احمق ہوں -

**Fool**, *n.* : اُبالے ہوئے پھلوں کا بالائی دار شربت ( خصوصاً gooseberry f. اُبالی ہوئی گوز بیری کا بالائی دار شربت ) -

**Foolhardy**, *a.* : اجڈ؛ بیوقوف بہادر؛ جو اپنے کو فضول اور بے نتیجہ خطرات میں ڈال کر ( خواہ مخواہ زحمت اُٹھا کر ) خوب ہوتا ہو ( فخر کرتا ہو ) -

**foolhardiness**, *n.* : اجڈ پن؛ احمقانہ بہادری ( جرات ) -

**Foot**, *n.* ( pl. feet ) : (۱) ٹانگ کا آخری حصہ جو ٹخنے کے جوڑ سے شروع ہوتا ہے - (۲) پاؤں؛ پیر؛ چرن؛ پا - (۳) قدم؛ چال؛ گام؛ رفتار - (۴) پیادہ؛ پیدل سپاہ - (۵) پلنگ؛ چارپائی؛ مسہری؛ قبر وغیرہ کی پائیں ( پائینتی ) - (۶) موزہ وغیرہ کے نیچے کا وہ حصہ جو پاؤں کو ڈھکتا ہے - (۷) ( شاعری ) بحر و وزن کا وہ حصہ جس میں بہت سے تہجی کے ارکان ہوتے ہیں اور اُن میں سے ایک رکن پر آواز کا زیادہ زور ہوتا ہے - (۸) طول ناپنے کا پیمانہ جس میں ۱۲ اِنچ ہوتے ہیں؛ ایک فٹ - (۹) کسی چیز کا نیچے کا ( عموماً آگے نکلا ہوا ) حصہ؛ بیٹھک؛ بنیاد؛ پتا؛ نشست؛ پایہ کرسی - (۱۰) ( علم الحیوانات ) بے ریڑھ کی ہڈی والے جانوروں کو چلنے یا حرکت کرنے کے قابل بنانے والا ایک عضو - (۱۱) ( نباتیات ) درخت یا پودے کا وہ حصہ جو پتی یا پنکھڑی کو شاخ سے جوڑتا ہے؛ ڈنڈی - (۱۲) بال کی جڑ - (۱۳) پہاڑی، سیڑھی، دیوار، فہرست، صفحہ وغیرہ کا سب سے نیچے کا حصہ - (۱۴) تلچھٹ؛ گاد؛ تیل کا فضلہ؛ موٹی شکر (ان معنوں میں جمع بجائے feet کے foots) -

*at* one's *f.* : کسی کے محکوم، مرید، چیلے، سائل کے طور پر یا محکوم وغیرہ بن کر -

*captain of f.* : پیادہ فوج کا کپتان -

*carry* one *off his feet* : کسی کے دل میں بہت شوق پیدا کر دینا؛ اضطراب و شوق کی حالت میں بے قابو کر دینا -

*change of f.* or *feet.* : دوسرے جوتے پہن لینا؛ جوتے بدل لینا -

*fall on* one s *feet* : کسی کے پاؤں پر گرنا؛ اتھار مجبور کرنا؛ خوشامد کرنا -

*f. and horse* : پیدل اور سوار فوج -

*find, know, length of* one's *f.* : اپنی ( یا کسی کی ) کم زوری معلوم کرنا؛ ( کسی کو ) قابو میں رکھ کر اُس کا انتظام کرنا ( کرنے کے قابل ہونا ) -

*find* one's *feet.* : دیکھو FIND

*follow in* one's *foot steps* : کسی کا اتباع کرنا؛ تقلید کرنا -

*f. and mouth disease* : ایک قسم کا بخار جو خصوصاً سینگ والے جانوروں کو ہوتا ہے

*f. ball* : بڑی، گول ہوا بھری ہوئی گیند، جس سے کھیلتے ہیں؛ فٹ بال -

*f. baller* : فٹ بال کھیلنے والا -

*f. bath* : پاؤں کو غسل دینا؛ پاشوب : وہ برتن جس میں پاؤں کو غسل دیا جاتا ہے -

*f. board* : گاڑی کے پیچھے جو تختہ لگا ہوتا ہے جس پر ملازم یا سائیس کھڑا ہوتا ہے؛ وہ تختہ جو گاڑی کے ( یا ریل گاڑی کے ) دروازوں کے سامنے لگا ہوتا ہے جس پر پاؤں رکھ کر اُترتے چڑھتے ہیں؛ ڈھلواں تختہ جس پر گاڑی چلانے والا پاؤں رکھ کر بیٹھتا ہے -

*f. boy* : ملازم، لڑکا، چھوکرا جو وردی پہنے ہوئے ہو -

*f.-bridge, -path, & c.* : وہ تنگ پل، پیدل راستہ، پگ ڈنڈی وغیرہ جس پر صرف پیادہ پا گذر سکتے ہیں -

*f. drill, pump, etc* : برما جس کو پاؤں کی مدد سے چلاتے ہیں؛ ہوا یا پانی کھینچنے یا بھرنے کا پمپ جس کو پاؤں سے چلاتے ہیں -

*f. fall* : پیچھل؛ پاؤں کی آواز؛ چلنے کی آواز؛ قدموں کی چاپ -

*f. gear* : موزے جوتے وغیرہ -

*f. gaurds* : پیدل فوج کے دستے -

*f. hill* : دامن کوہ؛ پہاڑ کی ترائی؛ پہاڑ کی ڈھال کا آخری حصہ -

*f. lights* : تھیٹر کے اسٹیج کے سامنے ایک طرف سے ڈھکی ہوئی روشنیاں -

*f. hold* : پاؤں کا سہارا؛ کھڑے ہونے کی سطح -

*f. man* : پیادہ فوج کا سپاہی؛ وردی پہننے والے ملازم جو سواریوں یا دروازوں پر یا کھانے کی میزوں پر کام کرتے ہیں -

*f.-mark* : نقش قدم؛ پاؤں کا نشان -

*f.-muff* : ایک قسم کی چرمی یا اونی پاپوش ( پاؤں گرم رکھنے کے لئے ) -

*f.-note* : صفحہ کے آخر میں لکھی ہوئی شرح ( حاشیہ ) -

*f.-pace* : چال؛ رفتار؛ ڈگ؛ قدم کی لمبائی؛ چبوترہ کا شہ نشین -

*f.-page* : ملازم؛ لڑکا؛ چھوکرا -

*f. pad* . رہزن، قزاق، جو گھوڑے پر سوار نہ ہو بلکہ پیادہ لوٹ مار کرتا ہو

*f.-pan* : پاؤں دھونے ( پاشوب ) کا برتن -

*f. passenger* : پیدل مسافر؛ پیادہ پا مسافر -

*f. path* : پیدل چلنے والوں کا راستہ؛ بٹیا؛ پیدل راستہ؛ پگ ڈنڈی -

*f.-plate* : ریل کے انجنوں میں ڈرائیوروں اور کوئلہ جھونکنے والوں کے کھڑے ہونے کی جگہ -

*f.-pound* : قوت کی وہ مقدار جو ایک پونڈ وزن کو ایک فٹ بلندی پر اٹھاسکے -

*f. print* : نقش پا؛ پاؤں کا نشان -

*f.-race* : دوڑ کا مقابلہ ( اشخاص میں )

*f.-rot* : پاؤں کا ایک مرض جو چوپایوں اور بھیڑوں کو ہوتا ہے -

*f. -rule* : ایک فٹ لمبی پیمانہ کی لکڑی؛ ایک فٹا -

*f. slogger* : ( بازاری ) پیادہ چلنے والا، پیادہ فوج کا سپاہی -

*f. stogging* : ( بازاری ) پیادہ پ چلنا -
*f.-soldier* : پیادہ سپاھی -
*f. sore* : پاؤں کا زخم ( جو عموماً اُن لوگوں کے پاؤں میں ھو جاتا ھے جو پیادہ پا لمبے سفر کرتے ھیں.) -
*f. stalk* : ( نباتیات ) پتے کی ڈنڈی یا پھول کا ضلعہ ؛ شاخ گل -
*f. step* : قدم ( فاصلہ )؛ آواز قدم؛ قدم رکھنے کا فعل؛ نقش قدم -
*f. stone* : سنگ بنیاد ؛ وہ پتھر جو قبر کی پائینتی لگایا جاتا ھے -
*f. stool* : وہ تپائی جس پر پاؤں رکھے جاتے ھیں -
*f. warmer* : وہ چیز جس سے پاؤں گرم کئے جاتے ھیں خصوصاً ٹین کا چپٹا بکس جس میں گرم پانی بھی بھر دیا جاتا ھے اور جو ریل گاڑیوں میں مسافروں کے پاؤں گرم رکھنے کے لئے رکھا جاتا ھے -
*have ff. of clay* : ( کسی شخص کے ) آسانی سے ھار جانے یا شکست کھانے کا امکان ( ھونا ) ؛ اپنے اندر کمزوریاں رکھنا -
*have ball at* one's *feet* : کامیابی کا ذریعہ ( راستہ ) پا لینا -
*have one f. in grave* : موت کا قریب ھونا؛ قریب المرگ ھونا؛ بہت معمر اور ضعیف ھونا ؛ قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھنا -
*keep* one's *feet* : کھڑا رھنا ؛ قایم رھنا؛ ( اپنی جگہ اپر ) مستقل رھنا ؛ نہ گرنا -
*measure* another's *f. with* one's *own last* : اپنی حالت پر دوسرے کو قیاس کرنا ؛ جانچنا ) -
*on f.* : پیادہ ( نہ کہ سواری پر ) ؛ پیادہ پا ؛ پیدل -
*put* one's *feet down* : ( مزاحاً ) اڑ جانا ؛ کسی بات پر جم جانا ؛ قطعی ارادہ کر کے عمل کرنا -
*put* one's *f. in it* : سخت غلطی کرنا ' غلطی میں پھنس جانا ' مبتلا ھوجانا -
*set, agitation, movement, on f.* کسی تحریک یا جدوجہد کا آغاز کرنا -
*set, put, have,* one's *feet on the neck of* : کسی کو بالکل دبا لینا ' جھکا لینا ' قابو میں کر لینا ' لاچار و مجبور کر دینا -
*standing on* one's *feet* : صحت جسانی رکھنا ؛ اپنے پاؤں پر کھڑے ھونا ؛ اپنے بھروسہ پر زندگی بسر کرنا -
*ten feet long* : ۱۰ فٹ لمبا -
*tread under f.* : ظلم کرنا ؛ پاؤں تلے روندنا ؛ دبانا ؛ کچلنا -
*the fourth f.* or *regiment of f.* : پیدل پلٹن نمبر ۴ -
*with foal at feet* : ( گھوڑی ) جسکے بچھیرا پیدا ھوا ھو -
(*with* one's) *feet foremost* : جنازہ میں جانا ؛ مرکر قبرستان جانا -
*wet &c. under f.* : ( زمین پر ) پاؤں کے نیچے رطوبت ؛ نمی -
(-)**footed,** *a.* : پاؤں والا -
**footless,** *a.* : پاؤں نہ رکھنے والا ؛ ( شاعری ) جس پر کوئی چلا نہ ھو ؛ غیر پائمال -

**Foot,** *v. i. & t.* : ( ۱ ) حساب لگانا ؛ جمع کرنا ؛ میزان لگانا ؛ بل ( قرضہ ) ادا کرنا - ( ۲ ) جواب میں پنجہ کا حصہ نیا بنانا ( دوبارہ بنانا ) - ( ۳ ) پیدل چلنا ؛ قدم دھرنا ' رکھنا ' چلنا ( سڑک وغیرہ پر ) -
*debts f. up* : قرضہ کی میزان ؛ کل مقدار ( اسقدر ھوتی ھے ) -
*f. it* : - ( شاذ ) قدم اٹھانا ؛ جانا ؛ پیدل جانا ؛ ناچنا -
*to f. the bill* : خرچہ برداشت کرنا ( کسی کام کا ' دعوت یا تقریب کا ) -

**Footer,** *n.* : ( بازاری ) فٹ بال کا کھیل -

**Footing,** *n.* : (۱) پاؤں رکھنا ( جمانا )؛ پاؤں کا جماؤ ؛ کھڑے ھونے کی سطح ؛ مضبوط جگہ - (۲) حالات؛ شرائط ' تعلقات' تناسب ' مقام ' رتبہ ( وہ درجہ جس سے دوسروں کے مقابلہ میں کسی شخص کی حیثیت کا اندازہ کیا جاسکے ) ؛ بے تکلفی کا درجہ - (۳) نئے رتبہ ' درجہ یا منصب پر پہنچنا - (۴) تجارت یا پیشہ ( اختیار کرنا ) ؛ سماج یا صحبت میں شرکت - ( ۵ ) دیوار کی جڑ میں ( نیچے کے حصہ میں )آگے کو بڑھا ھوا دور ( کگر ) ؛ دامن دیوار - (۶) اوپر سے نیچے لکھے ھوئے اعداد کی میزان لگانا ( نکالنا ) -
*pay for* or *pay* one's *f.* : رتبہ یا منصب حاصل کرنے کے لئے ( یا کوئی پیشہ یا تجارت شروع کرنے کے لئے ) مقررہ فیس ( یا معاوضہ ) ادا کرنا -

**Footle,** *v. i. & n.* : ( بازاری ) خفیف الحرکاتی ؛ حقیر ' ذلیل ' احمقانہ حرکت کرنا -
**footling,** *a.* : حقیر ؛ ادنی درجہ کی -

**Foozle,** *v. t. & n.* : ( بازاری خاص کر گولف ) - ( ۱ ) بھونڈی بھدی طرح عمل کرنا ؛ بگاڑ دینا ؛ خراب کردینا ؛ گڑبڑا دینا - (۲) بھدی' بھونڈی ؛ ناکامی' ناکامیابی -

**Fop,** *n.* : (۱) وضعدار' بانکا ' چھیلا' خود بیں ' خود پسند و خود نما آدمی -
**fopling,** *n.* : وضعداری دکھانا : خود نمائی کرنا ؛ حقیر آدمی جو وضع داروں یا بانکوں کی تقلید کرے -
**foppery,** *n.* : بانک پن ؛ چھیلا پن ؛ خود نمائی -
**foppish,** *a.* : خود نمائی کرنے والا ؛ طمطراق دکھانے والا ؛ بننے ٹھننے والا -
**foppishly,** *adv.* : بن ٹھن کر ؛ دکھاوے کے لئے -
**foppishness,** *n.* : دکھاوا ؛ خود بینی ؛ بانکپن -

**For,** (for,fo-r,fer) *prep. & conj.* (اِس لفظ کے محل استعمال کے مطابق اوسکا تلفظ بھی ھوتا ھے ) - ( ۱ ) برائے ؛ بابت ؛ بجائے ( کسی چیز کے ) ؛ مقابلہ میں ؛ تبادلہ میں ؛ بطور قیمت یا تاوان ؛ عوض میں؛ باالعوض ؛ بہ سبب ؛ زیر اثر ؛ بوجہ ؛ با وصف - ( ۲ ) مدافعت ' تحفظ ' امداد ' موافقت ' جانبداری کے لئے - ( ۳ ) غرض سے ؛ بغرض؛ لئے ؛ کی خاطر ؛ بہ نظر ؛ نیت سے ' حالت پر - (۴) حق میں ؛ موافقت میں ؛ طرف ؛ خاطر ؛ قریب ؛ بعد ؛ باوجود ؛ باوجودیکہ - (۵) رکاوٹ ' مطابق ' برابر ' مقابل ' تعلق ' نسبت ' ھوتے ھوئے ؛ سے ( زمانہ وفاصلہ وغیرہ ) -
*a humane man f. an executioner* جلاد ھوتے ھوئے بھی ایک رحم دل انسان ھونا -
*alas for him* : افسوس اسکی حالت پر -

میں محصول در آمد و بر آمد کی
*am f. tariff - reform* : اصلاح کا موئید ہوں -

*all out f. 44* : - ( کرکٹ ) ۴۴ رن بنا کر سب آوٹ ہو گئے

*avoid it f. fear of accidents* : حادثات کے اندیشے سے ( اس کام یا چیز سے ) بچنا ؛ پرہیز کرنا -

*bought gowns f. the maids* : لڑکیوں کے لئے (لباس) خریدا -

*bulk f. bulk* : جسامت کے مقابلہ میں جسامت ( برابر کی جسامت ) -

*can not do it f. the life of me* : میں اپنی جان کی خاطر بھی یہ ( کام ) نہ کرونگا -

*can shift f. myself* : اپنی فکر ( اپنا انتظام ) خود کر سکتا ہوں -

*did it for her good* : اوسکے فائدے کے لئے ( کام ) کیا -

*did it f. pure wantonness* : محض شرارتاً ایسا کیا -

*did it f. the second time* : وهی کام دوسری دفعہ کیا -

*do it f. my sake* : میری خاطر ایسا کرو -

*do you take me f. a fool* : کیا تم مجھے بیوقوف سمجھتے ہو -

*drew on him f. £s. 100* : سو پونڈ اس سے لئے -

*except, but, were it not, f. one thing I might be happy* : ایک چیز ( ایک بات ) مانع نہ ہوتی تو میں ضرور خوش رہتا -

*f. all that* : باوجود اس سب کے ( ان سب باتوں کے ) -

*f. all you say* : جو کچھ کہتے ہو ( یا کہا ) باوجود اسکے -

*f. all he seems to dislike me, I still like him* : باوجودیکہ وہ بظاہر مجھے ناپسند کرتا ہے میں پھر بھی اسکو پسند کرتا ہوں

*f. good* : فراغت پاکر ' کام ختم کرکے ؛ واپس نہ آنے کی نیت سے -

*f. my part* : جہاں تک میرا تعلق ہے -

*f. the rest* : جہاں تک بقیہ کا تعلق ہے

*f. one enemy he has a hundred friends* : اگر اس کا ایک دشمن ہے تو سو دوست ہیں -

*flee f. shame* : شرم کی وجہ سے بھاگنا ؛ شرماکر بھاگنا -

*f. the present* : بحالت موجودہ ؛ فی الحال

*fit f. nothing* : بیکار محض ؛ کسی کام کا نہیں ؛ ہر کام کے نا قابل -

*f. sale* : فروخت کے لئے ؛ بعرض فروخت -

*getting on f. 2 o,clock* : تقریباً دو بجے تک جاری تھا -

*go f. a cab* : کرایہ کی گاڑی لانے کے لئے جانا -

*go f. a walk* : ٹہلنے ( چہل قدمی ) کے لئے جانا -

*good enough f. me* : میرے لئے بالکل کافی ہے -

*got it f. two pence* : وہ چیز دو پنس میں ( بامعوض دو پنس ) حاصل کی -

*has been so f. months* : یہ حالت مہینوں سے ہے -

*hard up f. money* : روپیہ کا ضرورت مند ( محتاج ' مفلس ) -

*he f. it* : (فرج) سزا کا مستوجب ہونا؛ سزا قسمت میں لکھی ہونا

*he was hanged f. a pirate* : بحری قزاق سمجھ کر پھانسی دیا گیا

*hold it f. certain* : یقین ہونا ؛ دھوکے سے یہ سمجھا کہ وہ ہے ( غلطی سے زید کو عمر سمجھ لینا ) -

*I f. one donot believe it* : میں تو خود اسکا یقین نہیں کرتا -

*I tremble f. him* : میں اس کے لئے کانپتا ہوں ( اس اندیشے سے کانپتا ہوں کہ اوسکو نقصان نہ پہنچ جائے ) -

*I do not care f. game* : میں کھیلوں کا شائق نہیں ہوں -

*I am f. him* : میں اسکی طرف ہوں -

*is not long f. this world* : دنیا میں زیادہ رہنے والا نہیں ہے ؛ قریب المرگ ہے -

*is the man f. the job* : اس کام کے لئے صرف وہی آدمی موزوں ہے -

*it is f. you to make the move* : اب یہ تمہارا کام ہے کہ قدم بڑھاؤ ' آغاز کرو ' شروع کرو -

*it is bad f. him to smoke* : اوسکے لئے تمباکو نوشی مضر ہے -

*it is wicked f. him to smoke* : اوسکا تمباکو پینا بہت معیوب ہے ( گناہ ہے ) -

*left him alone f. once* : ایک دفعہ تو اوسکو تنہا چھوڑ ہی دیا ( اوس سے تعرض نہیں کیا ) -

*left, sailed, f. India* : ہندوستان کو روانہ ہوا -

*longing f. praise* : تعریف کا خواہشمند ( شایق ) -

*made comfortable f. life* : زندگی بھر کے لئے ( اوسکے ) آرام و آسایش کا انتظام ہو گیا -

*not paid f.* : جسکی قیمت ادانہ کی گئی ہو -

*nothing f. it but to submit* : سوائے اطاعت کے کوئی چارہ نہیں -

*notorious f. parsimony* : بخل کے لئے ( کی وجہ سے ) بدنام -

*oh! f. wings* : کاش میرے پر ہوتے -

*once f. all* : قطعی طور پر ؛ آخری دفعہ ؛ ہمیشہ کے لئے -

*play for penny points* : ایک ایک پینی کا داؤں کھیلنا -

*ready f. dinner* : کھانا کھانے کے لیے تیار -

*run f. it* : بھاگنا ؛ رو پوش ہونا -

*sits f., member f. Liverpool* : شہر لیور پول کا نمائندہ -

*substituted f.* : کوئی چیز ( یا شخص ) کسی چیز ( یا شخص ) کے عوض میں بدلی گئی

*take for granted* : تسلیم کرنا ؛ فرض کرلینا ؛ مان لینا ؛ مسلمہ سمجھ لینا -

*take my word for it* : یقین رکھو ؛ میرے بیان پر یقین کرو -

*they live for each other* : وہ ایک دوسرے کی خاطر زندہ ہیں -

*the motive f. retreating* : واپسی ( پسپائی ) کی غرض ( مقصد ) -

*time f. school* : اسکول جانے کا وقت -

*too beautiful f. words* : اتنا خوبصورت کہ بیان نہیں ہوسکتا ؛ بیان سے باہر حسین -

*things look hard f. you* : تمہارے لیے حالات ( معاملات ) برے نظر آتے ہیں -

*very bright f. a winter day* : جاڑوں کا دن ہوتے ہوئے بھی ( باوجود موسم سرما کے ) نہایت روشن -

*walk f. two miles* : دو میل چلنا -

*was tried f. his life* : ایسے جرم میں مقدمہ چلایا گیا جس کی سزا موت تھی -

*went f. a soldier* : سپاھی پر حملہ کیا -

*won a name f. himself* : نام پیدا کیا ؛ شہرت حاصل کی -

*word f. word* : لفظ کے مطابق ( بالمقابل ) لفظاً ( مثلاً لفظی ترجمہ ) -

*would not do it f. the world* : ساری دنیا کے عوض بھی ( وہ کام ) نہ کروں گا ؛ کسی طرح نہ کروں گا ؛ ہرگز نہ کروں گا -

*150 f. six wickets* : ٦ کھلاڑیوں نے ١٥٠ رن بنائے -

**For**-*pref.* : ( پہلے for کے مرکبات بہت عام تھے مگر اب تقریباً ایک درجن ایسے الفاظ باقی رہ گئے ہیں جن کے مفہوم حسب ذیل ہیں ) - ( ١ ) دور ؛ الگ ؛ علحدہ - ( ٢ ) ممانعت ؛ پرہیز ؛ بے توجہی ؛ بے التفاتی - ( ٣ ) برا اثر ؛ زیادتی ؛ شدت -

*forbear* : پرہیز کرنا ؛ صبر کرنا -

*forbid* : روک دینا ؛ منع کرنا ؛ ممانعت کرنا -

*forby* : نزدیک ، قریب -

*fordo* : مارنا ؛ تباہ کردینا ؛ خراب کردینا -

*forfend* : ھٹانا ؛ الگ کرنا -

*forget* : بھولنا ؛ فراموش کرنا

*forgive* : معاف کرنا ؛ در گذر کرنا -

*forgo* : چھوڑ دینا ؛ ترک کردینا -

*forlorn* : نا امید ؛ نا چار ، بے یار و مدد گار -

*forpine* : بھوک یا تکلیف سے پامال ( کمزور ) ھوجانا

*forsake* : چھوڑ دینا -

*forswear* : قسم کھا کر ترک کرنا ، انکار کرنا -

*forworn* : تھکا ھوا ؛ پست -

**Forage**, *n.* & *v. t.* : ( ١ ) گھوڑوں اور چوپایوں کی غذا : چارہ ( خصوصاً فوج کے گھوڑوں کا ) - ( ٢ ) چارہ جمع کرنا ؛ لوٹنا ؛ اجاڑنا ؛ خراب کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ چارہ یا کوئی چیز تلاش کرنا ؛ ڈھونڈنا ؛ چھان مارنا ؛ چارہ مہیا کرنا ؛ تلاش کر کے حاصل کرنا -

*f. cap* : ایک قسم کی ٹوپی جو پیادہ فوج میں استعمال کی جاتی ھے -

*on the f* : فوجی گھوڑوں کا چارہ کھانا -

**forager**, *n.* : جو شخص چارہ جمع کرنے کے لیے جائے یا بھیجا جائے -

**Foramen**, *n.* (pl.-mina) (نباتیات وغیرہ) سوراخ ؛ چھید ؛ منفذ ؛ راستہ -

**foraminate**, **foraminated**, *aa.* سوراخ دار ؛ چھید دار -

**Forasmuch as**, *conj.* : ( یہ ) دیکھتے ہوئے کہ : چونکہ : کیونکہ ؛ بدیں سبب -

**Foray**, *n.* & *v. t.* : حملہ ؛ دھاوا ؛ یورش ؛ ھلہ ؛ تاخت کرنا ، یا کرنے کے لیے جانا ۔

**Forbear**, *n.* : ( عام طور پر جمع کے صیغہ میں ) آباو اجداد ؛ باپ دادا -

**Forbear**, *v. t.* & *i.* (-bore,-borne): (١) ( کسی چیز یا بات سے ) پرھیز کرنا ؛ الگ رھنا ؛ بچنا ؛ احتراز کرنا - (٢) ( کسی چیز کو ) استعمال نہ کرنا ؛ ( کسی بات کا ) ذکر نہ کرنا - ( ٣ ) صبر کرنا ؛ صابر ھونا ؛ برداشت کرنا ؛ تحمل کرنا -

**forbearance**, *n.* : صبر ؛ تحمل ؛ برداشت -

**forbearingly**, *adv.* : صبر کے ساتھ ؛ تحمل کے ساتھ -

**Forbid**, *v. t.* (*-bad* or *-bade-*;*bidden*): (١) (کسی شخص کو) کسی کام کے کرنے کی ممانعت کرنا ؛ ممنوع کرنا ؛ حکم دینا کہ نہ کرے ؛ ( کسی شخص کو ) کسی جگہ جانے سے منع کر دینا ؛ کسی بات کا امتناع کرنا (کسی شخص یا چیز کے ) وجود کو ممنوع کردینا ؛ کسی امر کے ارتکاب یا کسی فعل کے سر زد ھونے کی ممانعت کردینا - ( ٢ ) ( حالات ، سوانع وغیرہ کے متعلق ) خارج کرنا ؛ روکنا ، نا مناسب و نا سزا وار قرار دینا -

*f. gladiators* : وحشی جانوروں اور انسانوں کی لڑائی کا امتناع کردینا -

*f. bullfights* : وحشی بھینسوں کی لڑائی کا امتناع کردینا -

*f. him court* : دربار کی حاضری ( کسی شخص کے لیے ) ممنوع کردینا -

*f. him to go* : اس کو جانے سے منع کردینا ؛ جانے کی ممانعت کردینا -

*f. him wine* : اس کے لیے شراب ممنوع کردینا -

*forbidden* or *prohibited degrees* : رشتہ داری و قرابت کے بعض سلسلے جن میں مناکحت نا جائز ھے ؛ حرام رشتے ؛ محارم -

*forbidden fruit* : ممنوعہ ثمر یا گندم ( جس کے کھانے کی آدم و حوا کو ممانعت تھی ) ؛ ( اصطلاحاً ) ایسی چیز جس کی خواھش صرف اس لیے ھو کہ وہ ممنوعہ ھے -

*God f.!* : خدا نخواستہ ؛ خدا نہ کرے -

*was forbidden wine* : ( اس کی ) شراب روک دی گئی ؛ ( اس کو ) شراب خوری سے روک دیا گیا -

**Forbidding**, *a.* : ( ١ ) بد صورت ؛ بد قطع ؛ نفرت انگیز ؛ کریہ المنظر ؛ مکروہ صورت رکھنے والا ؛ زشت رو - ( ٢ ) ایسی مکروہ ( صورت کسی شخص یا چیز کی ) جو نا مطبوع ھو ، جس کو دیکھنا پسند نہ کیا جائے -

**forbiddingly**, *adv.* : غیر مطبوع طریقہ پر ؛ ایسے طریقہ پر ( یا صورت میں ) جس سے امتناع ظاھر ھو -

**forbiddingness**, *n.* : زشت روئی ؛ امتناع ؛ ممانعت -

**Forby** ( e ), *prep* & *adv.* : علاوہ بریں ؛ علاوہ ازیں ، مزید برآں ( اس کا ذکر ھی کیا ھے ) ( قدیم و متروک ) -

**Force**, *n.* : (١) قوت ؛ طاقت ؛ بل ؛ زور ؛ قدرت ؛ قوت عمل ؛ سعی ؛ شدید کوشش ؛ حرکت کی قوت - (٢) فوجی طاقت ؛ قوت ؛ مسلح آدمیوں کی ایک جماعت ؛ فوج کا دستہ ؛ ( جمع کے صیغہ میں ) فوج ؛ لشکر ؛ پولس کا دستہ ؛ ( اصطلاحاً ) پولس ( the force ) - (٣) وہ قوت جو کسی مقصد کے لیے یا کسی شے پر صرف کی جائے (٤) زبردستی - (٥) دماغی یا اخلاقی

قوت ؛ اثر ؛ قوت نظم و ضبط ' قابو' اختیار : تاثیر - (۶) منوانے کی طاقت ؛ قایل کرنے اور یقین دلانے کی طاقت - (۷) جلا ؛ تیز روشنی ؛ انعکاس - (۸) وجۂ نفاذ ؛ جواز - (۹) معنی ؛ مراد ؛ مطلب ؛ صحیح معنی ؛ حقیقی معنی - (۱۰) ( طبعیات ) وہ قابل اندازہ اثر جو جسم کو حرکت پر آمادہ کرتا ھے ؛ اُس اثر کی شدت جس کو قدیم زبان میں توانائی بالفعل کہتے تھے - (۱۱) توانا ؛ قوی -

*by f.* : زبردستی سے ؛ دباو سے ؛ بالجبر -

*by f. of* : بذریعہ ؛ بواسطہ -

*can,t see the f. of doing what one dislikes* : نہیں سمجھہ سکتا کہ جو کام پسندنہ ہو اُس کے کرنے کی کیا وجہ ہو سکتی ھے ( کیا معنی هو سکتے هیں ) -

*conservation of f.* or *energy* : بقاے توانائی ؛ ( قدیم معنی میں ) کسی حادثہ طبعی ( مثلاً حرارت یا حرکت جو مادة کی خلقت ھے ) کا سبب ؛ اُس قسم کی کوئی قوت -

*considers himself a f. in the world* : اپنے کو دنیا میں ایک قوت ( قوت طبعی ) سمجھتا ھے -

*declared with much f.* : بہت قوت گویائی ' زور زبان ( یا قوت دلایل کے ساتھہ ) بیان کیا گیا ( اعلان کیا گیا ) -

*f. of circumstances brought it about* : حالات کی قوت نے یہ صورت پیدا کی ( یہ نتیجہ نکالا ) -

*f. pump* : پانی کھینچنے کا آلہ جو پانی کر هوا کے دباو کی حد سے باهر نکال دے -

*in f., in great f.* : ( فوجی اصطلاح ). بڑی تعداد میں ؛ جمیعت کے ساتھہ -

*law remains, comes into, f.* : قانون نافذ رهے گا یا نافذ هوتا ھے -

*put in f.* : قانون یا قاعدہ کو نافذ کرنا -

*there is f. in what you say* : جو کچھہ تم کہتے هو اُس میں قوت ھے ( تمھارے دلائل یا واقعات موثر هیں ' قائل کرنے والے هیں ) -

**forceless**, *a.* : بے قوت ؛ بے ست ؛ کم زور -

**Force**, *v. t.* : (۱) سختی' ظلم' زبردستی' جبرکرنا' بزور یا زبردستی لینا ؛ حاصل کرنا ؛ استحصال بالجبر کرنا ؛ زنا بالجبر کرنا - (۲) مجبور کرنا ؛ دباو ڈالنا ؛ (۳) ڈینچ تان کر لفظوں کے معنی پیدا کرنا ؛ لفظوں کو وہ معنی پہنانا جو بشکل موزوں هوتے هیں - (۴) ( تاش ) کھیلنے والے کو مجبور کر دینا کہ وہ ترپ لگاے یا اپنے هاتھہ کے پتوں کو ظاهر کردے ؛ کھلاڑی کو ( کسی خاص پتے یا پتوں کو ) کھیلنے پر مجبور کرنا - (۵) انتہا تک کھینچنا ؛ انتہائی قوت صرف کر دینا ؛ پورا زور لگا دینا - (۶) تاکید کرنا ؛ ( کسی پر ) زور ڈالنا ( کسی کام کے لئے ) ؛ بزور قابو یا قبضہ حاصل کر لینا ( گڑھ ' قلعہ ' استحکامات پر ) ؛ لے لینا ؛ قبضہ میں کر لینا ؛ کھول دینا ؛ شگاف کر دینا ( دروازہ' تالہ ' قفل وغیرہ میں )' ( اُس کے اندر ) راستہ بنا لینا ؛ توڑ ڈالنا - (۷) دھکا دینا ؛ بڑھانا ؛ ڈھکیلنا - (۸) کسی شخص کو کسی چیز کے لینے ' استعمال کرنے' قبول کرنے پر مجبور کرنا - (۹) کوشش کرکے پیدا کرنا ؛ جبراً ( کوئی خاص ) کیفیت پیدا کرنا - (۱۰) ( کسی چیز کو ) زبردستی لے لینا ؛ حاصل کرنا ؛ چھین لینا ؛ جھپٹ لینا - (۱۱) ( پودے ' درخت یا طالب علم کے ) نشو و نما و ترقی کو مصنوعی طریقوں سے قبل از وقت پوری طرح مکمل کرنے کی کوشش کرنا -

*f. a passage* : ( هجوم میں ) زبردستی اپنا راستہ بنا لینا ؛ گھس کر اپنے لئے راستہ پیدا کر لینا -

*f. a smile* : اپنے چہرہ پر زبردستی مسکراهٹ پیدا کرنا -

*f. an analogy, simile &c* : تمثیل و تشبیہ کے استعمال میں مبالغہ کرنا حتی کہ وہ مہمل هو جاے -

*f. a card* : ( تاش کی شعبدہ بازی میں ) کسی کے سامنے اس طرح پتے پیش کرنا کہ وہ بغیر محسوس کئے وهی پتا کھینچ لے جو شعبدہ باز اُس کو دینا چاهتا ھے -

*forced draught* : بھٹی میں اوپر کی هوا کو هلکا یا نیچے کی هوا کو دبا کر خاص بہاو پیدا کرنا -

*forced march* : ایسی تیز رفتار سے کوچ کرنا ( سفر کرنا ) جس میں خاص طور پر زیادہ طاقت صرف کرنی پڑے -

*f. drink on him* : اُس کو شراب پینے پر مجبور کرنا ؛ بجبر یا بہ اصرار پلانا -

*f. it out of his hands* : اُس کے هاتھوں سے زبردستی نکال لینا ' چھین لینا -

*forced loan* : قرضہ جو ( کسی سے ) بجبر لیا جاے ' جس کے دینے پر ( کسی کو ) مجبور کر دیا جاے -

*f.* one's *hand* : کسی شخص کو مجبور کر دینا کہ وہ اپنی مرضی اور خواهش کے خلاف وہ کام ( قبل از وقت ) کرے جس کو وہ نہیں کرنا چاهتا -

*f.* one's *way* : اپنا رستہ پیدا کرنا ؛ زبردستی گھس جانا ؛ کسی نہ کسی طرح ( کسی صحبت میں ) پہنچ جانا -

*f.* one's *voice* : آواز کے قدرتی اُتار چڑھاؤ سے زیادہ بلند آواز میں سر نکالنے کی کوشش کرکے اپنی آواز پر زور ڈالنا -

*f. tears from his eyes* : اُس کی آنکھوں سے آنسو جاری کرا دینا ؛ اُس کو رونے پر مجبور کر دینا ؛ اتنا متاثر کرنا کہ رو پڑے -

*f. the facts out of him* : اُس کی زبان سے واقعات بجبر معلوم کرلینا ؛ اُس کو صحیح واقعات بیان کرنے پر مجبور کردینا -

*f. the bidding at auction* : جلد جلد ( نیلام میں ) بولی بول کر قیمت بڑھا دینا -

*f. the pace* : گھوڑ دوڑ میں تیز رفتار اختیار کرنا تاکہ حریف کو جلد تھکا کر هرا دیا جاے -

*f. the game* : کھیل میں خطرات کی پروا نہ کر کے اپنی کامیابی کی رفتار کو تیز کرنے کی کوشش کرنا -

*f. into*, or *into doing* : کسی کام کے کرنے پر مجبور کرنا -

**Force**, *n* : پانی کی چادر ؛ آبشار (انگلستان کے شمالی اضلاع کی زبان میں ) -

**Forceful**, *a.* : ( قدیم اور ادب ) مضبوط ؛ قوی؛ طاقتور ؛ با اثر -

**forcefully**, *adv.* : قوت سے؛ طاقت سے ؛ اثر سے -

**forcefulness**, *n.* : طاقت؛ قوت ؛ اثر -

*Force majeure*, (mahzher) *n.* (۱) نا قابل مقابلہ ' نا قابل دفاع ( واقعہ ) ؛ جبر - (۲) ایسا استبداد جو سیاسی تدبر میں ناقابل دفاع مانا جاتا هو - (۲) جنگ ؛ هڑتال ؛ وہ غیر متوقع

واقعہ جو محض حکم خدا سے پیش آے ( انسان کے تدبیر کو اس میں دخل نہ ہو ) ( مثلاً زلزلہ ' طوفان ' و با موت وغیرہ ) ؛ واقعہ جس کی وجہ سے کسی قرار داد یا معاہدے کی پابندی لازمی نہ رہے -

**Force-meat**, *n.* : مسالہ دار کتا ہوا گوشت ' جس کو کھانے کی مختلف اشیا میں بھر کر پکاتے ہیں -

**Forceps**, *n* : ( Sing. & Pl. ) گھوا ؛ زمبور ؛ فن جراحی کی چمٹی ؛ کوئی چیز جو چمٹی کے مشابہ ہو یا چمٹی کی طرح استعمال ہو سکے -

**forcipate**, *a.* : چمٹی کی طرح بنا ہوا -

**Forcible**, *a.* : (۱) جو (کام) زبردستی اور بزور کیا گیا ہو یا جس کے کرنے میں قوت استعمال کی گئی ہو - (۲) با اثر ؛ اثر کرنے والا - (۳) مجلا ؛ چمکدار ؛ روشن - (۴) یقین دلانے والا (کام ' الفاظ ' طرز ' طریقہ) -

*f.-feeble* کمزوری کو قوت کے مظاہرے سے چھپائے ہوے

**forcibleness**, *n.* : قوت ؛ اثر ؛ طاقت ؛ طاقتور ہونا ؛ با اثر ہونا -

**forcibly**, *adv.* : زبردستی سے ؛ بزور ؛ بجبر ؛ اثر سے -

**Forcite**, *n.* : ایک قسم کا جلد آگ پکڑنے اور پھٹ جانے والا مادہ -

**Ford**, *n.* & *v. t.* & *i* : (۱) گھاٹ ؛ دریا وغیرہ میں پایاب اترنے کی جگہ - (۲) پانی کو عبور کرنا ؛ پایاب عبور کرنا ؛ گھاٹ اترنا

**fordable**, *a.* : وہ (دریا وغیرہ) جس کو پایاب عبور کیا جا سکے ؛ پایاب -

**fordless**, *a.* : وہ دریا وغیرہ جس پر کوئی گھاٹ نہ ہو -

**Ford**, *n.* : وہ موٹر کاریں جو فورڈ کے کارخانے میں بنتی ہیں -

**Fordo**, (-oo)*v t.* : (۱) مار ڈالنا ؛ تباہ کردینا ؛ خراب کردینا - (۲) (p.p.) تھکا ہوا ؛ ماندہ -

**Fore**, *a* & *n.* :- (۱) سامنے ؛ آگے ؛ پیش ( بر خلاف عقب ) (۲) اگلا حصہ ؛ سامنے کا حصہ ؛ ( جہاز کا ) اگلا حصہ -

*at the f.* :- (بحری اصطلاح) جہاز کے اگلے حصہ کے بادبان کے اونچے سرے پر -

*come to the f.* : نمایاں حصہ لینا ؛ آگے آگے رہنا -

*to the f.* : مقام پر موجود ؛ قریب ؛ تیار ؛ ہوشیار (زندہ) ؛ نمایاں -

**Fore**, *adv.* & *prep* :- (۱) (adv) (جہاز) کے سامنے کے حصہ میں (۲)(prep) ( قدیم و شاذ ) ( کسی کی ) موجودگی میں -

*f.- & aft.* : جہاز کا اگلا اور پچھلا حصہ ؛ سارے جہاز پر ؛ یہاں سے وہاں تک ؛ آگے سے پیچھے تک ( لمبائی میں ) -

*f.- & aft rigged*: وہ جہاز کہ جس کے اگلے اور پچھلے حصہ میں باد بان ہوتے ہیں -

**Fore**, *int.* : ( گولف ) گیند کو مارتے وقت اس کی زد میں جو لوگ ہوں ان کو خبر دار کرنے کے لئے بولا جاتا ہے

**Fore-** : ( افعال ' صفات فعلی ' اسماے افعال اور افعال رسمی اور دوسری طرح کے اسماء کے ساتھ بولا جاتا ہے )

(افعال وغیرہ کے ساتھ بمعنی) (۱) سامنے ؛ آگے جیسے *forerunner*: (۲) پہلے سے ؛ پیشتر ہی سے ؛ جیسے *foreordain* : ( اسماے افعال وغیرہ کے سوا اسماء کے ساتھ بمعنی ) (۱) مقابل کا ؛ سامنے کا جیسے *forequarter* : - (۲) اگلا حصہ ( کسی چیز کا ) جیسے *forecastle* متعلق - (۳) قریب ؛ طرف ؛ جیسے *-forearm*: ( آیندہ واقعات وغیرہ کے جاننے ' اندازہ کرنے وغیرہ کے لیے جیسے - *foreknowledge* :

**Forearm**, *n* : بازو کا وہ حصہ جو کہنی سے کلائی تک ، تا انگلی کے آخری پوروں تک ہوتا ہے ( اسی طرح FORELEG اور FOREWING ) -

**Forearm**, *v. t.* : خطر سے پہلے سے مسلح ہوجانا ( کردینا ) ؛ پہلے مدافعت کے لئے تیار ہوجانا -

**Forebode**, *v.t.* : (۱) پیشین گوئی کرنا ( شاذ ) ؛ نشان دہی کرنا - (۲) شگون بد بتانا ؛ کسی امر کے وقوع سے پہلے دل میں اندیشہ پیدا کرنا ؛ ماتھا ٹھنکنا ؛ وقت سے پہلے کسی آنے والے خطرے کا خیال پیدا ہونا -

**forebodingly**, *adv*: بدشگونی سے ؛ پیش اندیشہ کے طور پر (کی) صورت میں ) -

**Foreboding**, *n* : (شاذ) پیشین گوئی ؛ شگون ( بد ) ؛ پیش اندیشگی ( خصوصاً برائی کے متعلق ) -

**Fore-cabin**, *n.* : وہ رہایشی کمرہ جو جہاز کے اگلے حصہ میں ہوتا ہے ؛ جس میں عموماً دوسرے درجے کے مسافر سفر کرتے ہیں -

**Forecast**, *v.t.* : پہلے سے اندازہ یا قیاس کرنا -

**Forecast**, *n* : - (۱) دور بینی ؛ عاقبت اندیشی ( شاذ ) (۲) مستقبل کی کسی بات کا قیاس یا اندازہ (خصوصاً موسم کا) -

**Forecastle** (foksl) fo'c'sle, *n.* : (۱) جہاز کے آگے کے حصہ پر ایک بلند عرشہ ؛ سب سے آخری اگلے باد بان کے سامنے عرشہ کا ایک حصہ (جنگی جہازوں میں پہلے ہوا کرتا تھا) ؛ (تجارتی جہازوں میں ) اگلا حصہ عرشہ کے نیچے جہاں ملاح رہتے ہیں -

**Foreclose**, *v. t.* & *i.* : (۱) روک دینا ؛ باز رکھنا ؛ محروم کرنا - (۲) کسی حق کے استعمال کرنے سے منع کر دینا - (۳) (قانون رہن) (ایسے شخص کو جسے انفکاک رہن کا حق حاصل ہو ) زر مطالبہ کے روانہ کرنے پر حق انفکاک رہن سے محروم کر دینا - (۴) ( ایسے معاملہ کو جس میں بحث و مباحثہ کی گنجائش ہو ) پہلے ہی طے کر کے ختم کر دینا -

**foreclosure**, *n* : شئے مرہونہ کی ضبطی ؛ حق انفکاک کا انسداد ؛ تکمیل رہن -

*he had forclosed all manner of objection* : اوس نے پہلے ہی تمام قسم کے اعتراضات کا سد باب کر دیا تھا -

**Forecourt**, *n.* : جنگلے سے گھری ہوئی انگنائی ؛ مکان کے سامنے کا صحن ؛ چوک -

**Forefather** *n.*: (جمع میں) مورثان اعلی ؛ وہ اشخاص ( خصوصاً پیش رو نسلوں میں ) جنکی اولاد کسی شخص کے ماں اور باپ ہوں ؛ کسی خاندان کی گذشتہ نسلیں ؛ آبا و اجداد ( واحد کے صیغے میں بہت کم استعمال ہوتا ہے ) ؛ مورث اعلی -

**Forefinger**, *n.* : وہ انگلی جو انگوٹھے کے بعد ( قریب ) ہوتی ہے جسکو first finger اور indexfinger بھی کہتے ہیں ؛ انگشت شہادت ؛ سبابہ -

**Forefoot** *n.* : (۱) جانوروں کا ایک اگلا پاؤں - (۲) (بحری اصطلاح) میں جہاز کے پیندے کا اگلا حصہ ( لگی ) -

*crossing our f.* : جب ایک جہاز کا راستہ کاٹ کر دوسرا جہاز گذرے تو اوسکی نسبت ( بحری اصطلاح میں) کہتے ہیں -

**Forefront**, *n.* - (۱) سب سے آگے کا حصہ ؛ اگلا حصہ - (۲) ہر اول -

*in the f. of the battle* فوج کے مہرہ میں ؛ جنگ میں سب سے آگے کے حصہ میں ؛ اولین صف جنگ میں -

**Foregather**: دیکھو forgather -

**Foregift**, *n.*: پٹہ یا تجدید پٹہ کا بیعانہ یا سائی -

**Forego**, *v. t. & i.* (-went, -gone pr. -gawn-): (۱) وقت اور مقام کے لحاظ سے مقدم ہونا - (۲) وہ نتیجہ جو پہلے ہی نا گزیر معلوم ہوگیا ہو -

**foregoing**, *a.*: جسکا ذکر پہلے آچکا ہے -

*foregone conclusion*: ( نتیجہ ) رائے جو شہادت اور ضروری واقعات متعلقہ کے علم میں آنے سے پہلے قائم ہوچکی ہو -

**Forego**: دیکھو forgo -

**Foregoer**, *n.*: پیش رو ؛ سابق ؛ جو پہلے گذرا ہو -

**Foreground**, *n.*: پیش منظر ؛ تصویر کا وہ حصہ جو دیکھنے والے کو سب سے قریب نظر آئے ؛ نمایاں مقام نظر -

**Forehand**, *n. & a.*: (۱) گھوڑے کا وہ حصہ جو سوار کے سامنے ہوتا ہے - (۲) ٹینس کے کھیل میں گیند کو مارنے کا ایک طریقہ ( سامنے کی مار نہ کہ ہاتھ پیچھے کر کے ) -

**Forehead**, (fo'red), *n.*: پیشانی ؛ ماتھا ؛ مستک ؛ جبیں ؛ ابرو کے اوپر اور کنپٹیوں کے درمیان چہرے کا حصہ -

**Foreign**(-rin), *a.*: (۱) غیر کی (ملکیت) ؛ غیر اشخاص یا غیر چیزوں کی طرف سے آئی ہوئی ؛ غیر (کسی سے یا کسی کا) - (۲) غیر متعلق ؛ انمیل ؛ مختلف ؛ ناجنس ؛ جدا ؛ بے جوڑ ؛ مناسبت نہ رکھنے والا ( شخص یا شے ) ؛ بیگانہ - (۳) باہر سے لائی ہوئی یا داخل کی ہوئی ( چیز ) ؛ باہر سے آیا ہوا ( شخص ) ؛ جس ( شخص ) کا مقام یا وطن باہر ہو ؛ جو کسی دوسرے صوبہ یا ضلع یا کسی دوسری جماعت سے نکل کر آیا ہو ؛ غیر ملکی ؛ بدیسی - (۴) ملک کے باہر ؛ اپنے قصبہ سے باہر ؛ اپنے ملک سے خارج ؛ کسی ایسے ملک کے متعلق جو اپنے ملک سے جدا ہو -

*f. body* or *substance in the tissues*: رگوں یا پٹھوں میں خارجی مادہ -

*f. colonial, and home trade*: غیر ملک کی یا نوآبادی یا اپنے ملک کی تجارت -

*f. letter-paper*: پتلا کاغذ جو غیر ممالک کو خطوط لکھنے کے کام آتا ہے تاکہ اوسکا وزن زیادہ نہ ہو اور ڈاکخانہ کو زیادہ محصول نہ دینا پڑے -

*f. office*: دفتر امور خارجہ یا وہ مکان جس میں اس محکمہ کا دفتر ہوتا ہے -

*f. parts* غیر ممالک -

**foreignism**, *n.*: غیر ممالک کی نقل کرنا ؛ غیر ممالک کے خصائص اور محاورات -

**foreignize**, *v. t. & i.*: ( عادات و خیالات وغیرہ میں ) غیر ملکی بن جانا ( بنا دینا ) ؛ غیر ملکی کی نقل کرنا یا اتباع کرنا -

**Foreigner**, *n.*: (۱) وہ شخص جو غیر ملک میں پیدا ہوا ہو یا غیر ملکی زبان بولتا ہو ؛ غیر ملکی ؛ پردیسی - (۲) غیر ملکی جہاز - (۳) غیر ملک کی بھیجی ہوئی شے یا جانور -

**Forejudge**, *v. t.*: شہادت سننے سے پہلے رائے قائم کر لینا یا فیصلہ کر دینا -

**Foreknow**, *v. t.*: (۱) پہلے سے واقف ہوجانا ؛ علم رکھنا - (۲) علم غیب رکھنا ؛ آنے والے واقعات کا پہلے سے علم حاصل کر لینا -

**foreknowledge**, *n.*: کسی چیز کا علم ( واقفیت ) جو پہلے سے حاصل ہو ؛ علم پیشین -

**Forel, Forrel**, *n.*: صاف کئے ہوئے چمڑے کے مثل ایک قسم کا کاغذ جو حساب کی کتابوں اور بہی کھاتوں کی جلدوں پر لگایا جاتا ہے -

**Foreland**(-and), *n.*: (۱) راس ؛ زمین کی نوک جو سمندر میں بڑھی ہوئی ہو - (۲) زمین کا ٹکڑا جو کسی چیز کے سامنے ہو -

**Foreleg**, *n.*: جانور کی سامنے کی ٹانگ -

**Forelock**, *n.*: جو بال ٹھیک پیشانی کے اوپر ہوتے ہیں ؛ سامنے کے بال -

*take time, occassion, &c by the f.*: (کسی کام کے) موقعہ کو (وقت کو) ہاتھ سے نہ دینا ؛ ضایع نہ کرنا ؛ ٹھیک وقت پر کوئی کام کر لینا ؛ عین وقت پر کوئی کام کر لینا ؛ عین وقت پر کارروائی کرنا -

**Forelock**, *n. & v. t.*: (۱) دروازہ کی کنڈی یا کڑے کے سوراخ میں جو لکڑی کا یا لوہے کا ٹکڑا لگا دیا جاتا ہے تاکہ کھٹکا ( چٹخنی ) اپنی جگہ پر قائم رہے - (۲) اسطرح کھٹکا لگا کر بند کرنا -

**Foreman**, *n.*: (۱) جیوری کا صدر نشین ( میر مجلس ) جو جیوری کی طرف سے گفتگو کرتا ہے - (۲) مزدوروں کا پیش دست یا داروغہ جو دوسرے مزدوروں کے کام کی نگرانی کرتا ہے -

*walking f.*: مزدوروں کا داروغہ جو دوسرے مزدوروں کی نگرانی بھی کرتا ہے اور خود بھی مزدوری کرتا ہے -

**Foremast**(-ma-), *n.*: وہ بادبان جو جہاز کے اگلے حصہ میں ہوتا ہے -

*f. man, seaman, hand*: چھوٹے افسر اس جہاز کا ماتحت ملاح -

**Foremost**(-ost), *a & adv. superl.*: (۱) سب سے آگے ؛ حیثیت میں سب سے بڑھا ہوا ؛ سب سے زیادہ ؛ اولین - (۲) سب سے زیادہ نمایاں ؛ بہترین ؛ خاص الخاص - (۳) (adv.:) پہلی صف میں ؛ پہلے درجہ میں ؛ سب سے اول -

*head, end, &c., f.*: سب آگے کئے ہوئے ؛ سر کے بل وغیرہ -

*first and f.* پہلا اور بڑا ؛ اول اور آگے -

**Forenoon**, *n.*: دوپہر سے قبل ؛ قبل ظہر ؛ صبح ؛ نہار -

**Forensic**, *a.*: عدالتی ؛ متعلق عدالت ؛ جو عدالت میں استعمال ہو -

*f. medicine*: طبی ( اصول ) قانون -

**forensically**, *adv*: حسب قانون ( طبی ) -

**Foreordain**, *v. t.*: پہلے سے مقرر کرنا ؛ پہلے سے توڑ کردینا ؛ پہلے سے قسمت کا فیصلہ کر دینا -

**Forepeak**, *n.*: ( بحری اصطلاح ) بطن جہاز کے آگے کے حصہ کا آخری حصہ جو دونوں پہلوؤں کے جاے اتصال کے زاویہ کے درمیان ہوتا ہے -

**Foreplane**, *n.*: رندہ جو لکڑی کو کاٹنے یا کلہاڑی سے چیرنے کے بعد سب سے پہلی دفعہ لگایا جاتا ہے -

**Fore-reach**, *v. i. & t.*: تیزی سے آگے بڑھ جانا ؛ کسی کو دوڑ کر پکڑ لینا ؛ کسی سے آگے نکل جانا -

**Fore-run**, *v.t.* (nn-;- ran, -run.): ( کسی بات کا یا چیز کا

پیش رو ہونا ؛ پہلے سے (کسی واقعہ کے) نشان دھی کرنا ؛ پہلے سے بتا دینا (ظاہر کر دینا) کہ آئندہ کیا ہونے والا ھے -

**forerunner**, *n.*: پیش رو ؛ مستقبل کی نشان دھی کرنے والا -

**Foresail**, *n.*: وہ بادبان جو آگے کے مستول پر ہوتا ھے -

**Foresee**, *v. t.*: پیش بینی کرنا ؛ (کسی واقعہ کا) وقوع سے پہلے علم ہو جانا ؛ دور بینی کرنا ؛ علم‌الغیب رکھنا ؛ عاقبت اندیشی ؛ دور بینی سے کام لینا -

**foreseeing**, *a.*: دور بین ؛ دور اندیش ؛ پیش بین -

**foreseeingly**, *adv.* دور بینی سے -

**Foreshadow**, *v. t.*: پہلے سے نقشہ دکھا دینا ؛ (آنے والے واقعات کا عکس) پیش کر دینا ؛ شگون بتانا ؛ جھلک دکھانا ؛ کنایہ کرنا -

**Fore sheet**, *n.*: (۱) (بحری) اگلے مستول کے بادبان کے نچلے حصے میں بندھی ہوی رسی - (۲) (جمع) کشتی کے ماتھے کا اندرونی کھلا ہوا حصہ -

**Foreshore**, *n.*: ساحل کا وہ حصہ جو پانی کے اتار اور چڑھاؤ کی حدود کے درمیان ہوتا ھے (وہ حصہ جو چڑھاؤ کے وقت پانی سے ڈھک جاتا ھے اور اُتار کے وقت خشک ہو جاتا ھے) ؛ وہ حصہ جو پانی (دریا وغیرہ) اور اُس خشکی کے درمیان ہو جس پر زراعت ہوتی ہو یا کوئی عمارت ہو -

**Foreshorten**, *v. t.* تصویر کو اس طرح بنانا یا (ترچھے رخ پر) دکھانا کہ نظر کے مطابق اگلا حصہ چھوٹا نظر آئے -

**Foreshow**, *v. t.* (P.P.–Shown): (۱) پیشین گوئی کرنا ؛ پہلے سے بتا دینا ، آگاہ کرنا ، جتانا - (۲) شگون بتانا ؛ پہلے سے (آنے والی چیز یا واقعہ کی) تصویر دکھا دینا (نقشہ دکھا دینا) -

**Foresight**, *n.*: (۱) پیش بینی ؛ دور بینی ؛ مستقبل کی فکر - (۲) توپ یا بندوق کی اگلی مکھی (نشانہ یا ندھنے کا نشان) -

**Foreskin**, *n.*: عضو تناسل کے آگے کی کھال ؛ غلف ؛ قلفہ -

**Forest**, *n.* & *v. t.*: (۱) جنگل ؛ بن ؛ زمین کا ایک بڑا رقبہ جس میں بہت سے درخت ہوں یا جھاڑیاں ہوں یا کہیں کہیں چراگاہ بھی ہو - (۲) وہ درخت جو جنگل میں کھڑے ہوں - (۳) کسی ضلع یا شہر کا نام جیسے (Sherwood f.) جس سے ظاہر ہوتا ھے کہ پہلے اس مقام پر جنگل تھا اور اب زمین مزروعہ ھے - (۴) (قانونی اصطلاح) غیر محدود جنگلات کے اضلاع جو شکار کے لیے مخصوص رکھے جاتے ہیں (اور عموماً بادشاہ کی ملکیت ہوتے ہیں) - (۵) درخت لگانا ؛ جنگل بنا دینا -

*a f. of masts*: مستولوں کا ایک جنگل ؛ بکثرت مستولوں کا اجتماع ؛ بہت سے مستول -

*f.- tree*: بڑے جسم کا درخت ، جیسے کہ عموماً جنگلوں میں ہوتے ہیں -

**Forestall** (-awl), *v. t.*: (۱) پہلے سے سامان تجارت خرید کر رکھ لینا تاکہ جب بھاؤ بڑھے تو زیادہ نفع حاصل کیا جائے - (۲) کسی کام میں پیشقدمی کرنا - (۳) آئندہ ہونے والے واقعہ یا اسلوب یا ڈھنگ کا اندازہ کر کے حریف کی چالوں کو توڑ دینا ؛ ہرا دینا - (۴) وقت سے پہلے کار روائی کرنا ؛ پیش بینی کے ساتھ کام کرنا -

**Forestay**, *n.*: مستول ٹھہرا کرنے کا رسا ؛ وہ بادبان جو اس رسے کے سہارے لٹکایا جاتا ھے -

**Forester**, *n.*: (۱) افسر جنگلات ؛ لکڑی کے محکمہ کا افسر - (۲) جنگل میں رہنے والا ؛ جنگل کا پرند یا جانور ؛ (۳) ایک قسم کا پروانہ ؛ پتنگا -

**Forestry**, *n.*: (۱) جنگل (بحیثیت مجموعی) ؛ جنگل کی زمین - (۲) جنگلوں کے انتظام کرنے کا فن -

**Foretaste**, *n.*: (۱) پہلے سے (کسی بات کی) تکلیف و راحت کا تھوڑا سا مزہ چکھ لینا - (۲) پہلے سے تکلیف و راحت (فائدہ یا نقصان) کا اندازہ کرلینا (ہو جانا) -

**Foretaste**, *v. t.*: پہلے سے چکھ لینا ؛ کسی بات کے لطف یا مزے کا پہلے سے اندازہ کر لینا -

**Foretell**, *v. t.* (-told): پیشین گوئی کرنا ؛ آنے والے واقعات کو بتا دینا ، ظاہر کردینا ؛ پہلے سے کہہ دینا -

**Forethought**, *n.*: پہلے سے بندوبست ، انتظام ؛ پیش بینی ؛ وہ ارادہ یا قصد جو پہلے سے سوچ سمجھکر کر لیا گیا ہو ؛ دور اندیشی -

**Foretime**, *n.*: زمانۂ گذشتہ ؛ ابتدائی زمانہ ؛ پرانا زمانہ ؛ اگلا زمانہ ؛ ایام گذشتہ -

**Foretoken**, *n.*: کسی آنے والے واقعہ کا شگون ؛ اشارہ ، پیش خیمہ -

**Foretoken**, *v. t.*: ہونے والے واقعہ کی طرف اشارہ کرنا ؛ شگون بتانا ؛ جتلا دینا -

**Foretop**, *n.*: آگے کے مستول کا اوپر کا سرا -

*f. gallant mast*: مستول جو سامنے کے مستول کے اوپر ہو -

*f. gallant sail*: وہ بادبان جو آگے کے اونچے بادبانوں کے اوپر ھو -

**Foretype**, *n.*: آنے والی (ہونے والی) بات کا نقشہ یا طرز جو پہلے سے معلوم ہوجائے -

**Forewarn** (-awn), *v. t.*: پہلے سے متنبہ کردینا ، ہوشیار کردینا ؛ خطرہ سے مطلع کردینا ؛ آگاہ کرنا ؛ خبر دار کرنا -

*f. is fore armed*: جس کو پہلے سے خطرہ کی اطلاع مل گئی وہ گویا پہلے سے خطرہ کا دفعیہ کرنے کے لیے مسلح ہوگیا -

**Forewoman**, *n.*: (۱) زنانہ جیوری کی صدر نشین - (۲) مزدور عورتوں کی داروغہ جو دوسری عورتوں کے کام کی نگرانی کرے -

**Foreword**, *n.*: کسی کتاب کا دیباچہ ؛ آغاز کلام ؛ پیش‌نامہ ؛ مقدمہ جو مصنف یا مولف کے علاوہ کسی دوسرے شخص نے لکھا ہو -

**Foreyard**, *n.*: سامنے کے مستول کا سب سے نچلا حصہ -

**Forfars**, *n.*: بے دھلے سن کا موٹا کپڑا -

**Forfeit** (-fit) *n.* & *a.* & *v. t.*: (۱) جو چیز مجرمانہ حرکت یا قصور کی وجہ سے ضائع ہو گئی (یا کی گئی) ہو ؛ پاداش یا تاوان - (۲) خلاف ورزی (نقض) معاہدہ یا غفلت کا تاوان یا جرمانہ - (۳) کسی کلب یا کھیل کے قواعد کی خلاف ورزی کی بنا پر خفیف جرمانہ - (۴) وہ چیزیں جو ایک قسم کے کھیل میں کھلاڑی حوالہ کردیتا ھے تاکہ بعد کو کوئی تمسخر انگیز کام کر کے ان کو واپس لے سکے - (۵) ضبطی - (۶) حق ساقط ہونا ؛ حق سے محروم ہو جانا ؛ جرم اور غفلت

وغیرہ کا تاوان یا کسی دوسرے امر کی پاداش میں کچھ ادا کرنا -

**forfeitable**, *a.* : قابل ضبطی -

**forfeiture**, *n.* : ضبطی ؛ ضبط شدہ چیز -

**Forfend**, *v. t.* : ٹالنا ؛ ہٹانا ؛ دور کرنا ؛ پھیرنا ؛ دفع کرنا ؛ باز رکھنا ؛ دور رکھنا -

*God f.!* خدا بچائے ؛ خدا محفوظ رکھے -

**Forficate**, *a.* : ( حیوانیات ) ( پرندوں کی چونچ ' دم وغیرہ ) قینچی کے پھلوں کی صورت کا ؛ مثل قینچی کے ؛ پر مقراض کی طرح -

**Forgather**, *v. i.* : جمع ہونا ؛ یکجا ہونا ؛ ملنا ؛ گفتگو کرنا ؛ باتیں کرنا -

**Forgave** : دیکھو FORGIVE -

**Forge**, *n.* : (۱) لوہار خانہ ؛ لوہار کی بھٹی ؛ آتش دان جس میں دھونکنیاں لگی ہوتی ہیں - (۲) دھاتوں کے گلانے یا صاف کرنے کی بھٹی ؛ وہ کار خانہ جس میں اس قسم کی بھٹی ہو -

**Forge**, *v. t. & i.* : (۱) آگ میں گرم کر کے اور ہتوڑوں سے مار کر خاص شکل پیدا کرنا - (۲) گھڑنا ؛ ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ( جھوٹی باتیں اور جھوٹے قصے ) - (۳) جعل بنانا ؛ دھوکہ دینے کے لیے کوئی نقلی چیز بنانا ' خصوصاً اس طرح لکھنا ( دستاویزات یا دستخط ) کہ کسی دوسرے کا لکھا سمجھا جائے -

**forgeable**, *a.* : جس چیز ( دستاویز وغیرہ ) کا جعل بنایا جاسکے -

**forger**, *n.* : جعل ساز -

**Forge**, *v. i.* : راستہ پیدا کرنا ؛ بڑھنا ( بتدریج یا بمشکل ) -

*f. ahead* : ( کوشش کر کے ) آگے بتدریج یا مشکل سے بڑھنا ؛ دوڑ میں آگے نکل جانا ؛ دوڑ شروع ہونے سے پہلے ہی آگے نکل جانا

**Forgery**, *n.* : (۱) جعلی دستاویز بنانا یا دستاویزات میں جعل بنانا ؛ جعل سازی - (۲) مصنوعی ' جھوٹی ' جعلی ' نقلی چیز ( خصوصاً دستاویز یا دستخط ) -

**Forget** (-g-), *v. t. & i.* (-got, -gotten & poet. -got; -tt-) : (۱) بھول جانا ؛ فراموش کردینا ؛ خیال نہ رکھنا ؛ یاد نہ رکھنا ( نہ رہنا ) - (۲) لاپروائی کرنا - (۳) کسی چیز ( یا شخص ) کو بھول جانا ؛ ( کسی شخص یا چیز کے لانے ( اس کی طرف ) توجہ کرنے ( یا اُس کا ذکر کرنے ) کو سہواً بھول جانا - (۴) توجہ نہ کرنا ؛ بے التفاتی کرنا - (۵) نا زیبا طرز عمل اختیار کرنا ( بیہودہ پن کرنا ) ؛ اپنی خود داری کو فراموش کرنا -

*forgive and f.* : معاف کرنا اور بھول جانا ( خطا کو ' رنج کو ' کسی واقعہ کو ) -

*f.-me-not* : ایک قسم کا پھول ' خصوصاً وہ جس کا جسم چھوٹا ہوتا ہے اور رنگ نیلا اور اُس پر زرد رنگ کی آنکھیں ہوتی ہیں -

*f. me-not, blue* : نیلا رنگ جو اس پھول کی نیلاھٹ سے ملتا جلتا ھے -

*f. oneself.* : اپنے مفاد کو بھول جانا ؛ اپنی توقیر و عزت کو بھول جانا ؛ شائستگی اور معقولیت کے اقتضا کو فراموش کردینا اور نا زیبا طرز عمل اختیار کرنا -

**forgettable**. *a.* : قابل فراموشی -

**forgetfulness**, *n.* : بھول ؛ فراموشی -

**forgetfully**, *adv.* : بھول کر ؛ سہواً -

**forgetful**, *a.* : بھولنے والا ؛ بھولا ؛ بھولکڑ -

**Forgive**, *v. t.* (-gave, -given) : معاف کردینا ؛ بخش دینا ؛ چھوڑ دینا ؛ عفو کرنا ؛ ( قرضہ ) معاف کردینا ؛ ( جرم یا مجرم کو ) بخش دینا -

**forgivable**, *a.* : قابل معافی -

**forgiving**, *a.* : معاف کردینے والا ؛ عفو پرور -

**forgivingly**, *adv.* : از راہ عفو تقصیر ؛ از راہ بخشش -

**forgivingness**, *n.* : بخشش ؛ رحمدلی ؛ معاف کردینے کی خصلت -

**forgiveness**, *n.* : معافی ؛ عفو پروری -

**Forgo**, *v. t.* (-went, -gone) : ( کسی چیز سے ) بچنا ؛ پرہیز کرنا ؛ ( بغیر کسی چیز کے ) گذارہ کرنا ؛ دست بردار ہونا ؛ ہاتھ دھو بیٹھنا ؛ استعمال کرنے یا لینے سے باز رہنا ؛ چھوڑ دینا -

**Fork**, *n. & v. i. & t.* : (۱) دو شاخہ - (۲) ایک لمبا اور زراعتی اوزار ( کھودنے چیزیں اٹھانے لے جانے اور پھینکنے کے لیے ) ؛ ٹنگلی - (۳) دو تین یا چار دندانوں کا کانٹا جس سے کھانا کھاتے ہیں اور جو باورچی خانہ میں بھی استعمال ہوتا ھے - (۴) موسیقی کا ایک فولادی ساز جس پر ضرب لگانے سے ایک خاص قسم کاسرگم پیدا ہوتا ھے ؛ سر کا دو شاخہ - (۵) ایک دو شاخہ لکڑی سے سہارا لگانا ( ٹیک لگانا ) جس طرح انگور کی بیل وغیرہ کو سہارا دیتے ہیں - (۶) چیرنا ؛ دونوں طرف پھیلانا جیسے انسان اپنی ٹانگیں چیر کر کھڑا ہوتا ھے یا ایک ہی نقطہ سے دو طرف سڑکیں ( راستے ) پھیل جاتی ہیں یا جس طرح درخت کی شاخیں پھیلتی ہیں - (۷) شاخیں بنانا یا پیدا ہونا - (۸) دو شاخہ سے اُٹھانا یا پھینکنا ' کھودنا ؛ اٹھا کر لے جانا - (۹) دو شاخہ بجلی کی کوند -

*f. out* or *over* : ( بازاری ) حوالہ کرنا ؛ دینا ؛ ادا کرنا -

**forky**, *a.* : شاخدار ؛ کانٹے کی طرح ( عموماً شاعری میں ) -

**Forked**, *a.* : ایک طرف سے دو شاخہ ؛ ایسا جس سے شاخیں نکلی ہوئی ہوں ؛ منفرج ؛ پھٹا ہوا ؛ چرا ہوا ؛ دو ٹانگوں والا -

*three-f.* : تین شاخوں والا -

**Forlorn**, *a.* : (۱) مایوس ؛ نا اُمید ؛ لاچار ( جس کو سب نے چھوڑ دیا ہو ) ؛ تن تنہا ؛ بیکس (۲) ( شاعری میں ) محروم ' قابل رحم حالت میں ؛ آفت رسیدہ ؛ غم زدہ ؛ مبتذل صورت -

**Forlorn hope**, *n.* : (۱) ( قلعہ یا غنیم کی فوج پر ) حملہ کا آغاز کرنے والی جماعت - (۲) مایوسی کی حالت میں جان توڑ اور لاچار ہوکر کوئی کام کر بیٹھنا - (۳) اُمید موہوم -

**Form**, *n.* : (۱) صورت ؛ شکل ؛ ترتیب اجزاء و اعضاء ؛ ظاہری صورت

(قطع نظر رنگ کے)؛ جسم کی شکل؛ تناسب اعضاء؛ چہرہ؛ هیکل؛ پیکر - (۲) شخص یا جانور جیسا کہ وہ بظاہر نظر آتا هو - (۳) (فلسفہ) وہ جو مادہ کو ایک معین نوع بنا دے - (۴) (فلسفہ بیکن) اشیا کے وجود کے وہ اسباب جن کو جان کر هم اُن اشیا کو پیدا کر سکتے هیں - (۵) (کانٹ کا فلسفہ) تکوینی مبادی جو شے کے عناصر کو مجتمع رکھتی ھے - (۶) وہ ھیئت' قسم' نوع جس میں (جس کے تحت میں' جس کی شکل میں) کوئی شے موجود هو یا اپنے کو ظاهر کرے - (۷) (صرف و نحو) لفظ کی وہ صورت جس کو وہ ھجا' تلفظ یا گردان میں اختیار کرتا ھے؛ معنی سے قطع نظر کر کے لفظ کی ظاھری خصوصیات - (۸) "پبلک" مدارس میں جماعت بندی (جو عموماً ششم سے اُترتے ھوئے یکم تک شمار کی جاتی ھے) - (۹) (علمی ادبی یا موسیقی کے متعلق) تصنیف و تالیف میں ترتیب و طرز بیان و انشاء - (۱۰) حسب قاعدہ مرتب دستاویزات یا ایسی دستاویزات جن میں بعض خالی مقامات الفاظ سے بدلے جائیں - (۱۱) ترتیب الفاظ؛ بعض مطالب کے لئے مقررہ الفاظ یا فقرے - (۱۲) صحت کی حالت؛ ترتیب؛ عادت؛ معمول - (۱۳) رسمی طریقہ' رواج' طرز عمل (قاعدہ یا رواج کے مطابق) - (۱۴) جسمانی ورزش کی عادت؛ ملکہ - (۱۵) ایک لمبی بیٹھنے کی جگھہ (bench) جس میں پشت کا تختہ نہیں ھوتا - (۱۶) (طباعت) ٹائپ کا مجموعہ جو ایک بندش میں جمایا گیا هو تاکہ ایک داب میں اُس سے چھپائی کی جا سکے - (۱۷) خرگوش کی رھنے کی جگھہ

*good, bad, f.*: اچھا یا برا طرز عمل مطابق رواج یا موجودہ رسوم کے خلاف؛ بد تمیزی یا تمیز -

*in due f.*: مقررہ ترتیب الفاظ کے ساتھہ؛ معینہ صورت میں. (دستاویزوں اور عبارتوں کے متعلق) -

*in* or *out of f.*: کوئی کام (کھیل) کرنے کے قابل یا نا قابل (مثلاً گھوڑے کا گھوڑ دوڑ کے قابل ھونا یا نہ ھونا) -

*lose* one's *f.*: عادت باقی نہ رھنا؛ خارج از تربیت ھوجانا؛ کھیل کا ملکہ باقی نہ رھنا' عادت چھٹ جانا -

*saw a f.; the f. of, before me*: ایک پیکر- (فلاں شخص) کا پیکر- میں نے اپنے سامنے دیکھا -

*that is common f.*: یہی عام' رواجی' طرز (بیان یا تحریر) ھے -

*was in great f.*: بہت شگفتہ مزاج تھا؛ بہت خوش و خرم تھا -

Form, *v. t. & i.*: (۱) بنانا؛ گھڑنا؛ ڈھالنا (کسی شکل میں) - (۲) کوئی صورت یا شکل اختیار کرنا - (۳) منجمد یا سخت هو جانا - (۴) (کسی شخص کو یا اُس کے قویٰ کو) ترتیب یا تعلیم دے کر ایک خاص وضع یا شکل پیدا کرنا؛ (کسی جماعت کو) منظم کرنا؛ جماعت کی شکل میں مجسم کرنا - (۵) نقشہ تیار کرنا؛ ڈول ڈالنا؛ پیدا کرنا (۶) تلفظ کرنا؛ (الفاظ) ادا کرنا؛ خیال میں لانا؛ سوچنا؛ تصور کرنا - (۷) ترقی دینا؛ بڑھانا (عادت یا اتحاد کو) - (۸) کسی چیز کا حصہ ھونا؛ کسی چیز کا جزو بن جانا - (۹) (نحو) اشتقاق یا گردان کے ذریعہ نیا لفظ بنانا؛ وضع کرنا؛ کسی لفظ سے (یا لفظ کے مادہ سے) جدید لفظ پیدا کرنا - (۱۰) (فوجی اصطلاح) ترتیب دینا کسی خاص ترتیب کے ساتھہ قائم کرنا یا ھونا؛ کسی معینہ ضبط و نظم کے ساتھہ کھڑا کرنا (فوج کو) -

*f. after, by, from, upon,* pattern: کسی نمونہ کے مطابق ڈھالنا' گھڑنا -

*f. coloumn*: پرا باندہ کر کھڑا کرنا یا ھونا (سپاھیوں کو) -

*f. fours*: چار چار کی قطار میں (سپاھیوں کو) کھڑا کرنا یا سپاھیوں کا اس طرح کھڑا ھونا -

*f. line*: صف بنا کر کھڑا کرنا (کھڑا ھونا) -

*f. one* or *part of*: کوئی چیز بن جانا (یا بنانا) یا اُس کا ایک حصہ بن جانا (بنا دینا) اُس میں شامل ھو جانا؛ چل جانا (شامل کر دینا' ملا دینا) -

Form-: (formyl یا formic کے مرکبات) -

*formaldehyde*: ایک تریاقی اور دافع جراثیم دوا -

*formalin*: اس دوا کا محلول -

-form,: (لاحقہ) شکل ظاهر کرنے اور تعداد اشکال بتانے کے لئے -

*cruciform*: صلیبی؛ صلیب کی شکل کا -

*cuneiform*: تکونا؛ نکیلا؛ اُلٹا مثلثی -

*diversiform*: مختلف شکلوں کے -

*multiform*: بہت سی شکلوں کے -

*uniform*: ایک شکل کے؛ هم شکل -

Formal, *a.*: (۱) (ما بعد الطبعیات) شے کی اصلیت و ماهیت کے متعلق - (۲) بلا ترتیب و تنظیم یا بلا صفات خارجی - (۳) (منطق) استدلال کی صوری (نہ کہ مادی) کے متعلق - (۴) اپنی شکل و صورت کے لحاظ سے جائز و بجا؛ صریح اور قطعی (نہ کہ محض ضمنی) - (۵) رسم و رواج کے مطابق؛ تکلفی؛ ظاهر دار - (۶) بے پروائی کا (ظاهر داری هو مگر خواهش اور احساس نہ هو) - (۷) رسمی طریقوں کی پابندی کرنے والا؛ اپنی عادتوں میں چست' چوکس؛ نہایت درجے با قاعدہ؛ قاعدے اور طریقہ پر کاربند؛ اپنے طریقوں پر سختی سے عامل؛ سخت؛ روکھا؛ کام کو مقررہ اسلوب اور طریقہ سے کرنے والا -

*f. call*: حسب رواج کسی کے مکان پر ملاقات کے لئے جانا؛ رسمی ملاقات؛ ضابطہ کی ملاقات -

formalism *n.*: رواج و دستور و قاعدہ کی پابندی -

formalist, *n.*: رواج اور دستور اور قاعدہ کی پابندی کرنے والا -

formalistic, *a.*: جس بات سے (کام سے) قاعدہ اور ضابطہ کی پابندی مترشح هو -

formally, *adv.*: دستور و رواج یا قاعدہ اور طریقہ کے مطابق -

Formality, *n.*: (۱) دستور؛ رواج؛ طور؛ وضع؛ قطع؛ طریقہ؛ قاعدہ؛ اسلوب؛ مناسبت؛ شائستگی؛ معقولیت؛ اصولوں کی مطابقت - (۲) تقریب یا رسم جو بہت ساز و سامان کے ساتھہ انجام دی جائے - (۳) کوئی رسمی یا رواجی کارروائی - (۴) آداب مجلس یا رواج کے لوازمات (۵) دستور و رواج پر کاربند ھونا - (۶) آداب صحبت کی پابندی -

Formalize, *v. t.*: (۱) کسی چیز کو قطعی شکل یا قانونی ترتیب میں لانا - (۲) کسی بات (یا کام کو) بہت تکلف آمیز اور رسمی بنانا - (۳) وضعداری کی شدت سے پابندی کرنا - (۴)

پابندی رسم و رواج کا احساس پیدا کر دینا -

**formalization**, *n.* ( کسی چیز یا امر کو ) رسمی ( متورہ رواج یا طریقوں کا پابند ) بنا دینا

*Format* (-ah), *n.*: کتاب کے شکل اور حجم اور تقطیع -

**Formation**, *n.*: (۱) بنانا ؛ تشکیل کرنا ؛ بن جانا ؛ کسی شکل میں آجانا - (۲) وہ چیز جسکی تشکیل کی گئی ہو ' جو بنائی گئی ہو - (۳) اجزاء و حصص کی بناوٹ؛ ترتیب - (۴) ( فوجی اصطلاح ) فوج کی آراستگی ؛ ترتیب - (۵) ( علم طبقات الارض ) ایسی چٹانوں یا زمین کے طبقات کا اجتماع جنکی بعض خصوصیات مشترک ہوں -

**Formative**, *a.* & *n.*: (۱) جو کسی چیز کو بنانے یا ترکیب دینے کی قابلیت رکھتا ہو - (۲) ( صرف و نحو ) اشتقاقی و گردانی کے سابقے اور لاحقے ؛ جن سے الفاظ بنائے جاتے ہیں -

*f. element*: بنانے والا ' ترکیب دینے والا عنصر -

**Forme**, *n.*: ( طباعت کے متعلق ) دیکھو form -

**Former**, *a.* & *pron.*: گذرا ہوا ؛ پہلا ؛ پچھلا ؛ اگلے زمانے کا

*in f. time*: گذرے ہوئے زمانے میں -

*more like her f. self*: پہلے کی سی ہے -

*our f. haunts*: وہ جگہ جہاں ہم اگلے زمانہ میں آیا جایا کرتے تھے (جہاں ہم پہلے زیادہ آتے تھے )؛ ہمارے پرانے اڈے ؛ ہماری پرانی جولان گاہیں -

*the f.*: پہلا ؛ مذکورہ دو میں سے پہلا ؛ اول الذکر بخلاف آخر الذکر ) -

**formerly**, *adv.*: پہلے ' اگلے زمانہ میں -

**Formic**, *a.*, *f. acid*: ( کیمیا ) بے رنگ تیز اڑ جانے والا تیزاب جو اس رقیق مادہ میں ہوتا ہے جو چیونٹیوں کے اندر سے نکلتا ہے -

**formate, formene, formyl**: formic کے مرکبات -

**Formidable**, *a.*: خوفناک ؛ ڈراؤنا ؛ مہیب ؛ مرعوب کرنے والا ؛ وہ جسکا مقابلہ کرنا یا جسکو مغلوب کرنا دشوار ہو -

**formidableness**, *n.*: خوفناکی -

**formidably** *adv.*: خوفناکی کے ساتھہ ؛ رعب و داب کے ساتھہ -

**Formless**, *a.*: بے شکل ؛ بے صورت ؛ جسکی کوئی مقررہ شکل و صورت نہ ہو ؛ بے پیکر -

**formlessness**, *n.*: بے پیکری -

**formlessly**, *adv.*: بغیر شکل کے -

**Formula**, *n.* (pl. *-ae*, *-as*): (۱) الفاظ کی مقررہ ترتیب یا نشست - (۲) تعریف؛ کسی اصول کا اعلان - (۳) کسی خاص موقعہ پر زبان سے ادا کرنے کے لئے کوئی بیان - (۴) ایسا قاعدہ جس پر بغیر سمجھے عمل کیا جائے - (۵) بول ؛ مروجہ عقیدہ دستور - (۶) نسخہ ؛ ترکیب - (۷) ایسا اصول جو اختلاف معرض و آراء میں موافقت پیدا کرے - (۸) ( ریاضی ' الجبرا ) کے علامات میں قاعدہ یا اصول ضابطہ - (۹) علامات کے ذریعہ سے کسی مادہ کے اجزاء ترکیبی کا اظہار ؛ بعض حقائق کا بذریعہ علامات واعداد نقشہ یا جدول بنانا

*diplomatists are seeking a f.*: مدبرین ایک درمیانی شکل تلاش کر رہے ہیں ( تاکہ اختلاف آراء کو دور کیا جاسکے

**formulism**, *n.*: مروجہ عقائد کا ماننا -

**formulist**, *n.*: مروجہ عقائد کو ماننے والا یا جو کسی اصول کا اعلان کرے یا کسی ضابطہ (formula) کو جانے -

**fomulistic**, *a.*: ضابطہ (formula) کی طرف رجحان رکھنے والا -

**formularize, formulize**, *v.t.*: ضابطہ بنانا ؛ ضابطہ کی شکل میں لانا

**formularization, formulization**, *nn.*: ضابطہ بنانے کا عمل یا طریقہ -

**Formulary**, *n.* & *a.*: (۱) ضابطہ (formulas) کا مجموعہ - (۲) اصولوں یا مقررہ بیانات یا عقائد یا نسخوں کا مجموعہ - (۳) کوئی دستاویز یا کتاب جسمیں مقررہ اصول یا نسخے مندرج ہوں ( خصوصاً عقائد یا مذہبی مراسم کے متعلق ) -

**Formulate**, *v.t.*: (۱) ضابطہ ( فارمولا ) کا رتبہ دینا یا بنانا - (۲) اصول کی صورت میں کسی امر کو ظاہر کرنا - (۳) باقاعدہ یا اصولی طریقہ پر ( صورت میں ) کسی چیز ( یا امر ) کو پیش کرنا

**formulation**, *n.*: ضابطہ سازی ؛ ضابطہ بنانا یا ضابطہ کا رتبہ دینا -

**Fornicate**, *v.i.*: غیر منکوحہ عورت کے ساتھہ زنا کرنا -

**Fornication**, *n.*: (۱) مرد ( بعض اوقات اس لفظ کا اطلاق غیر شادی شدہ مرد پر ہوتا ہے ) اور عورت ( بعض اوقات اس لفظ کا اطلاق غیر شدہ عورت پر ہوتا ہے ) کے درمیان مجامعت جو برضا ورغبت کی جائے - (۲) زنا -

**Forpined**, *a.*: ( متروک ) فاقوں کا مارا ؛ جو فاقے کرتے کرتے ( یا اذیت برداشت کرتے کرتے ) سوکھہ گیا ہو ' کمزور و ناتواں ہو گیا ہو -

**Forrader**: دیکھو Forward -

**Forrel**: دیکھو Forel -

**Forsake**, *v.t.* (sook, -saken): (۱) چھوڑ بیٹھنا؛ ترک کردینا ؛ کسی چیز سے قطع تعلق کرلینا ؛ چھوڑ دینا - (۲) کسی کو اپنی مدد ' ہمدردی یا دوستی سے محروم کردینا - (۳) ترک کر دینا ؛ دست بردار ہوجانا - ( پہلے deny, repudiate اور refuse کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا تھا )

**Forsooth** (-th), *adv.*: در حقیقت ؛ فی الحقیقت ؛ صحیح طور پر ؛ سچائی سے ؛ بلا شبہ ( ہمیشہ طنزاً استعمال ہوتا ہے ) -

**Forspent**, *a.*: تھکا ہوا ؛ ماندہ ؛ در ماندہ ؛ عاجز -

**Forswear** (-war) *v.t.* (-swore, sworn): توبہ کرنا ؛ (قسم کھا کر کسی چیز یا بات یا عمل کو ) ترک کرنا ؛ قسم کھانا ( ترک فعل کی ) -

*f. oneself*: دروغ حلفی کرنا ؛ جھوٹا حلف اٹھانا -

**Fort**, *n.*: (۱) مستحکم مقام ( عموماً ایک عمارت یا فوجی عمارتوں کا سلسلہ ) ؛ قلعہ ؛ گڑھی ؛ حصار ؛ گڑھ - (۲) ( شمالی امریکہ کی اصطلاح میں ) تجارتی مرکز ( جس میں پہلے عموماً فوجی استحکامات ہوا کرتے تھے ) -

**Fortalice**, *n.*: ( متروک شاعری ) قلعہ ؛ گڑھی ؛ ( جدید معنوں میں ) چھوٹا سا قلعہ یا قلعہ کے باہر استحکامات کا ایک چھوٹا سلسلہ -

**Forte**, *n.*: (۱) کسی شخص کی استعداد ؛ قابلیت ؛ کوئی خاص اخلاقی یا دماغی قوت - (۲) کوئی ایسی قوت یا فضیلت جو کسی کو ممتاز کرتی ہو - (۳) تلوار کا پھل قبضے

سے وسط تک -

**Forte**, *a. adv. & n.* : (۱) (موسیقی کی ہدایت) بلند (آواز سرور وغیرہ) - (۲) بلندی یا تیزی سے - (۳) بلندی یا تیزی (آواز وغیرہ کی) -

*forte forte* (abbr. ff). بہت بلند یا تیز (آواز، سر وغیرہ)

*f. piano* (*abbr f p.*) : بلند اور فوراً پست -

**Forth**, *adv. & prep.* : (۱) آگے کی طرف؛ آگے (اب صرف لفظ back کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) - (۲) (وقت) آج سے آگے کو؛ آج کے بعد؛ آئندہ - (۳) (مرکب صورت میں) اب کے بعد سے؛ اس دفعہ کے بعد سے - (۴) نظر میں؛ پیش نظر - (۵) گھر سے باہر؛ آگے - (۶) کسی چیز کے اندر سے باہر آنا (متروک) -

*back & f.* : آگے پیچھے؛ پیش و پس -

*bring, come, show &c., f.* : آگے آنا، لانا، لاکر دکھانا -

*cast f.* : گھر سے نکال دینا؛ خارج کر دینا؛ نکال کر پھینک دینا -

*from thistime f.* اس وقت سے، آج کے دن سے (ہمیشہ تک) -

*henceforth* : اب کے بعد سے؛ اس دفعہ کے بعد سے -

*sail, issue f.* : کشتی میں روانہ ہوجانا یا گھر سے نکل کر روانہ ہونا -

*so f.*, علیٰ ہذا؛ اسی طرح سے وغیرہ -

*so far f.* : اُس حد تک -

*so far f. as* کسی حد تک؛ خواہ کتنا ہی ہو -

**Forthcoming**, *a.* : (۱) وہ چیز (یا واقعہ) جو متقریب آنے والا ہو، پیش آنے والا ہو؛ جس کا آنا بہت قرین قیاس ہو؛ قریب آنے والا؛ جو جلد واقعہ ہونے والا ہو - (۲) جو وقت ضرورت پیش کیا جاسکے، آگے لایا جاسکے -

**Forthright**, *adv.*, **forthright**, *a. & n.* : (متروک) (*adv.*) = (۱) سچائی سے؛ صفائی سے؛ کھرے پن سے - (۲) براہ راست؛ فوراً - (*a.*) (۳) سیدھا (جانا)؛ بخط مستقیم (جانا) - (۴) صاف گو؛ اٹل؛ غیر مذبذب؛ فیصلہ کن؛ چست؛ عاقل؛ ہوشیار؛ تیز - (۵) سیدھا راستہ (نیز مجازاً) -

*ff. and meanders* : راستی اور پیچ و خم : صفائی اور الجھاو (ملے ہوئے) -

**Forthwith**, *adv.* : فوراً؛ بغیر تاخیر کے؛ فی الفور -

**Fortification**, *n.* : (۱) مستحکم کرنا؛ استحکام - (۲) شراب کو الکحل ملا کر تیز و تند بنانا - (۳) (فوجی اصطلاح) استحکامات مہیا کرنے یا بنانے کا عمل، طریقہ یا فن - (۴) (جمع) استحکامات؛ دفاعی (سامان) (تعمیر وغیرہ) دیواریں؛ مٹی کے پشتے؛ مینار وغیرہ -

**Fortify**, *v. t. & i.* : (۱) کسی عمارت یا کسی چیز کی بناوٹ کو مضبوط بنانا - (۲) کسی چیز یا جسم میں قوت عمل پیدا کرنا - (۳) جسمانی قوت یا قوت برداشت پیدا کرنا - (۴) اخلاقی یا دماغی حیثیت سے قوی بنانا - (۵) ہمت افزائی کرنا - (۶) شراب کو الکحل سے تیز و تند بنانا - (۷) تصدیق کرنا؛ توثیق کرنا (کسی بیان کی) - (۸) (شہر فوج یا اپنے لئے) استحکامات بنانا، مہیا کرنا؛ قلعہ شہر وغیرہ بنانا -

**fortifiable**, *a.* : مستحکم بنائے جانے کے قابل -

*fortissimo* (abbr. *ff.*, *ffor*, *fortiss.*) : (موسیقی کی ہدایت) بہت تیز یا بلند (آواز سر وغیرہ) (یہ لفظ forte کی صفت تفضیل ہے) -

**Fortiter**, دیکھو SUAVITER

**Fortitude**, *n.* : تکلیف یا مصیبت میں ہمت، تحمل -

**Fortnight**, *n.* : دو ہفتے کی مدت -

*today, this day, &c f.* : آج سے دو ہفتے -

**Fortnightly**, *a. & adv.* : (۱) ہر دو ہفتہ کے بعد ایک دفعہ (واقعہ ہونا، آنا، جانا وغیرہ) -

**Fortress**, *n. & v. t.* : (۱) فوجی قلعہ؛ خصوصاً مستحکم شہر؛ جس میں زیادہ فوج رہ سکتی ہو - (۲) (شاعری) حفاظت کے لئے قلعہ کا کام دینا؛ قلعہ کی طرح کام آنا -

**Fortuitism**, *n.* : یہ عقیدہ کہ قدرتی اسباب یا اتفاقات سے ارتقائی تغیرات پیدا ہوتے ہیں نہ کہ تدبیر سے -

**fortuitist**, *n.* : اس عقیدہ کا ماننے والا -

**Fortuitous**, *a.* : اتفاقیہ ہونے والا (واقعہ)؛ قدرتی اسباب سے پیدا ہونے والا؛ ہنگامی؛ اتفاقی؛ ناگہانی -

**fortuitously**, *adv.* : ہنگامی، اتفاقی طور پر -

**fortuitousness**, *n.* : اتفاق؛ حادثہ -

**Fortuity**, *n.* : (۱) ہنگامی؛ اتفاقی واقعہ؛ حادثہ - (۲) بغیر نیت و ارادہ کے ہوجانے والی بات -

**Fortunate**, *a.* : جس کی قسمت موافق ہو؛ خوش قسمت؛ خوش حال؛ مبارک؛ نیک؛ سعید؛ موافق -

**Fortunately**, *adv.* : خوش قسمتی سے؛ کامیابی سے؛ (کبھی جملہ معترضہ کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے تو یہ معنی دیتا ہے) یہ ایک خوش قسمتی کی بات ہے کہ -

**Fortune** *n.* : (۱) قسمت یا تقدیر (جو انسان کی زندگی کے معاملات میں ایک قوت سمجھی جاتی ہے) - (۲) (بطور اسم خاص) قسمت کی دیوی - (۳) اچھا یا برا اتفاق جو کسی شخص کو کسی کام میں پیش آئے - (۴) قسمت کا لکھا؛ مقسوم - (۵) خوش حالی؛ اچھی حالت؛ دولت؛ دولت مندی -

*try the f of war*, : جنگ کر کے آزمانا -

*soldier of f* : وہ لوگ جو جنگ کے زمانے میں محض (مالی) فائدہ کی امید پر اوسی فریق کی فوج میں شامل ہوجاتے ہیں جو ان کی خدمات کا معاوضہ دیتا ہے یا وہ فوجی آدمی جو اپنی قابلیت اور کوشش سے چھوٹے درجہ سے بڑے درجہ تک پہنچے ہوں -

*try* one's *f.* : قسمت آزمائی کرنا؛ اپنی قسمت آزمانا؛ کوئی ایسا کام کرنا جس میں فائدہ کا امکان اور خطرہ کا اندیشہ دونوں ہوں -

*f. teller* : جوتشی؛ رمال؛ نجومی وغیرہ -

*f.-hunter* : جو شخص دولت مند بیوی تلاش کرتا ہو -

*good f* : خوش قسمتی؛ خوش نصیبی -

*make a f.* : دولت مند بننا -

*make* one's *f.* : ترقی کرنا -

*marry a f.* : دولت مند لڑکی سے شادی کرنا -

*spent a small f. on it* : اُس کام پر خاصی دولت خرچ کر ڈالی -

*tell person his f.* : کسی شخص کو، اس کی قسمت کا حال بتانا (نجوم، رمل، جوتش وغیرہ کے ذریعہ سے) -

**fortuneless** *a.* : بے دولت ؛ مفلس -

**Fortune**, *v. i.* : (شاعری، متروک) اتفاق، ھنگام، واقعہ ہونا - اتفاقاً پالینا (دولت، روپیہ وغیرہ) -

**Forty**, *a. & n.* : چالیس ؛ چہل ؛ (۴۰) -

*after f.* : (عمر) چالیس سال کے بعد -

*f. -first.* : اکتالیسواں -

*f. one* : اکتالیس -

*f. penny nail* : اتنی بڑی کیل کہ اگر ویسی چالیس کیلوں کو تولا جاے تو کل وزن ۴۰ پونڈ ہو -

*f. winks* : مختصر نیند ؛ تھوڑی دیر سوجانا (خصوصاً کھانے کے بعد) ؛ قنودگی ؛ قیلولہ -

*over f.* : (عمر) چالیس سال سے اوپر -

*roaring ff*: بحر اوقیانوس کا وہ طوفانی حصہ جو عرض البلد ۳۹ و ۵۰ شمالی کے مابین واقع ہے -

*the ff.* : صدی یا زندگی کے سال ۳۹ اور ۵۰ کے درمیان -

*the f. five*: jacobite سنہ ۱۷۴۵ ع کی وہ بغاوت جو اس سال فرقہ کے لوگوں نے کی تھی -

**fortieth**, *a. & n.* : چالیسواں -

**Forum**, *n.* : (۱) اجتماع عامہ کا مقام جہاں بازار لگتا ہو - (۲) وہ مقام جہاں عدالتی کاروائی کی جاتی ہو (خصوصاً قدیم روما میں) - (۳) عام مباحثوں کی جگہ ؛ عدالت ؛ قانونی عدالتیں -

*the f. of conscience*: ضمیرکی عدالت (کسی امر کےحق وناحق کا اپنے ضمیر سے فیصلہ کرانا) -

**Forward** (-ard) *a. & n.* : (۱) جہاز کے اگلے حصہ سے متعلق - (۲) جو چیز کسی چیز کی حرکت کی سمت میں واقعہ ہو - (۳) (تجارتی) آیندہ پیداوار کے متعلق - (۴) بڑھا ہوا یا جو تکمیل یا پختگی کی طرف بڑھ رہا ہو ؛ مکمل و پختہ ہونے والا ہو - (۵) (نباتات فلہ کی فصل اور موسم کے متعلق) قبل از وقت ؛ وقت سے پہلے - (۶) تیار ؛ آمادہ ؛ مستعد (اکثر کسی کام کے کرنے کے لئے) - (۷) جو عمر کے لحاظ سے زیادہ ذہین اور سمجھدار ہو - (۸) (برے معنوں میں) گستاخ ؛ شوخ ؛ دلیر ؛ چالاک ؛ چلتا ہوا ٹھیٹ ؛ شیخی باز ؛ بے شرم - (۹) فٹ بال کے کھیل میں ان کھلاڑیوں میں سے ایک کھلاڑی جو آگے بڑھکر کھیلتے ہیں -

*f. contract* : آیندہ پیداوار کا ٹھیکہ جو پیداوار کے وقت سے پہلے کر لیا گیا ہو -

*f. movement* : سیاسی یا قومی (وغیرہ) اصلاح و ترقی کے آگے بڑھنے کی رفتار (تحریک) -

*f. path* : آگے بڑھنے کا راستہ -

*f. play* : کرکٹ میں آگے بڑھ کر کھیلنے کا ایک طریقہ -

*f. school, party, opinions,*: انتہائی یا بڑھے ہوے خیالات رکھنے والی جماعت -

*the f. horizon* : سیدھے ؛ (بحری اصطلاح) آگے کی طرف سامنے کی طرف -

**forwardly**, *adv.* : تیزی سے آگے بڑھتے ہوے ؛ چالاکی سے -

**forwrdness**, *n.* : تیزی ؛ مستعدی ؛ چالاکی ؛ قبل از وقت پختگی ؛ پیش رسی ؛ شوخی -

**Forward** (s), *adv.* : (۱) زمانۂ آیندہ کی سمت میں ؛ مسلسل آگے کی طرف - (۲) اُس رخ جدھر کو منہ ہو - (۳) آگے کی طرف مسلسل حرکت کرتے ہوے - (۴) محاذ پر ؛ نمایاں - (۵) کسی کام یا عہدے کے لئے اپنی خدمات پیش کرتے ہوے - (۶) (بحری اصطلاح) جہاز کے اگلے حصہ میں، پر وغیرہ - (۷) آگے بڑھتے ہوے ؛ ترقی کرتے ہوے -

*bring f.* : کسی چیز پر توجہ دلانا ؛ کسی چیز کو پیش کرنا -

*can't get any forwarder*: اس سے آگے نہیں بڑھ سکتا ؛ مزید ترقی نہیں کرسکتے (بول چال میں عموماً بجاے forwarder کے fororder) -

*carry f.* : آگے لئے جانا ؛ حساب کی میزان کو ایک صفحہ سے دوسرے صفحہ پر لے جانا -

*come f* : بڑھ کر آگے آنا ؛ کسی کام کے کرنے پر آمادگی ظاہر کرنا -

*date f.* : پہلے سے آیندہ کی کوئی تاریخ ڈال دینا لکھہ دینا (مقرر کر دینا) (تجارتی فرمائشوں یا بینک کے چکوں کی تاریخ) -

*from this time f.* : اب سے آیندہ -

*go f.*: بڑھتے جانا ؛ ترقی کرتے جانا -

*backwards and f.* : آگے پیچھے ؛ پیش و پس -

*look f.* : آگے دیکھنا ؛ زمانہ آیندہ کا اندازہ کر لینا ؛ پیش بینی کرنا ؛ اُمید رکھنا ؛ ذوق و شوق کے ساتھ انتظار کرنا -

*play f.* : (کریکٹ) آگے بڑھ کر کھیلنا ؛ گیند جب دور گرے تو بڑھ کر اُس کو مارنا -

*put* or *set f.* : اپنا بیان پیش کرنا ؛ اپنے کو بہت نمایاں کرنا -

*rushing f.* : آگے کی طرف تیزی سے دوڑنا -

*send him f.* : اُس کو آگے بھیجو ؛ پہلے بھیجو -

**Forward**, *v. t.* : (۱) مدد کرکے آگے بڑھانا ؛ آگے بڑھنے میں مدد کرنا ؛ بڑھانا ؛ ترقی دینا ؛ ترقی کی رفتار تیز کرنا - (۲) (خطوط وغیرہ کو) ایک پتہ پر بھیجنا - (۳) مال یا سامان وغیرہ کو روانہ کرنا -

**Forwearied, forworn**, *aa.* : (متروک) بالکل تھکا ہوا ؛ پست -

**Fosse**, *n.* : زیادہ طویل اور کم چوڑی نالی ؛ (خندق، نہر خصوصاً فوجی استحکامات کے متعلق) جوہری ؛ لیکھ ؛ کھائی ؛ نشیب -

**Fossick**, *v. i.* : (۱) (بازاری) ڈھونڈھنا ؛ تلاش کرنا ؛ چھان مارنا ؛ کھوجنا - (۲) (سونے کے معدن میں) کھاڑیوں ؛ درازوں ؛ دراڑوں میں یا اُن کارخانوں میں جو بند ہوچکے ہیں سونا تلاش کرنا -

**Fossil**, *a. & n.* : (۱) پتھر میں بدلا ہوا ؛ جو چیز دبی ہوئی، مدفون پائی جاے ؛ جو چیز کھود کر نکالی جاے ؛ کوئی چیز جو زمین کے طبقوں میں دبی ہوئی ملے اور جس کی بناوٹ میں کم و بیش کوئی کیمیائی تغیر پیدا ہوگیا ہو اور جس سے معلوم ہو سکے کہ یہ کسی اگلے زمانے کے (خصوصاً اُس زمانے کے جس کی تاریخ موجود نہیں) درخت یا جانور وغیرہ کے بقیہ آثار ہیں - (۲) (شخص یا چیز) جس کا تعلق قدیم زمانہ سے ہو ؛ قدیم جس کے اندر مزید ترقی

کی گنجائش نہ ہو -

*f. bones, shells, ivory* : کھود کر نکالی ہوئی قدیم ہڈیاں ' ڈھانچے ' گھونگے ہاتھی دانت وغیرہ -

*f. fuel &c* . ( شاذ ) زمین میں دبا ہوا ایندھن ( جو زمین سے نکلے ) -

*hunting for ff. &c* : زمین میں دبی ہوئی قدیم اشیاء کی جستجو کرنا -

*words are f. thoughts* : الفاظ در حقیقت مدفون خیالات ہیں ؛ اندر دبے ہوئے خیالات الفاظ کی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں -

**fossilate**, *v. t.* : پتھر میں بدل دینا -

**fossilation**. *n.* : پتھر میں بدلنے کا عمل -

**fossiliferous**, *a.* : جس کے اندر پتھر میں بدلی ہوئی چیزیں (fossils) ہوں -

**fossilize**, *v. t. & i.* : پتھر میں تبدیل کرنا یا ہونا -

**fossilization**, *n.* : وہ عمل یا حالت جب کوئی چیز fossil بن رہی ہو -

**Fossorial**, *a.* : (۱) ( علم الحیوانات ) زمین میں سوراخ کرکے گھسنے والا (جانور) - (۲) بہت میں گھسنے والا ( رہنے والا ) - (۳) جس (چیز) سے زمین کے اندر سوراخ کیا -

**Foster**, *n.* : (۱) غذا ( اب متروک ہے ' سوائے مرکبات کے ) = جس کا رشتہ خون کی شرکت سے نہو بلکہ دودھ پلانے یا پرورش کرنے کی وجہ سے قائم ہو یا جو ایسا سمجھا جاے -

*f. brother* : کوکلتاش ؛ دودھ بھائی ؛ دودھ شریک بھائی ؛ برادر رضاعی

*f. -child* : رضاعی بچہ ؛ لے پالک -

*f. -daughter* . لیپالک بیٹی ؛ رضاعی بیٹی -

*f. -father* : رضاعی باپ ؛ اتکہ -

*f. -mother* : رضاعی ماں : دایہ : انا -

*f. -parent* : رضاعی ماں یا باپ -

*f.- sister* : کوکل ہمشیرہ : کوکہ : دودھ شریک بہن -

*f -son* : پسر رضاعی ؛ لیپالک ؛ متبنیٰ -

**Foster**, *v. t.* : (۱) محبت کے ساتھ پرورش کرنا ؛ حفاظت کرنا ؛ پالنا ؛ پوسنا - (۲) سینا ( مثلاً انڈے سینے ) ؛ گرم رکھنا ( سینے سے چمٹا کر ) - (۳) نشو و نما میں اعانت کرنا ؛ ترقی دینا - (۵) ( احساسات کو ) دل میں پالنا ؛ رکھنا - (۶) حالات کا موافق ہونا -

**fosterer**, *n.* : پرورش کرنے والا -

**fostress**, *n.* : پرورش کرنے والی -

**Fosterage**, *n.* : (۱) دودھ پلانا ؛ دایہ گیری - (۲) دایہ اور دودھ پلائی نوکر رکھنے کا دستور -

**Fosterling**, *n.* : (۱) رضاعی بچہ : وہ بچہ جس کو دودھ پلایا جاتا ہو ( ماں کے علاوہ کسی اور عورت کا ) - (۲) وہ بچہ جو کسی شخص کی حفاظت میں ہو ؛ نگاہ داشتہ ؛ لیپالک -

**Fought** : دیکھو FIGHT -

**Foul** ( fowl ), *a. n. adv. & v. i. & t.* . (۱) گدلا ؛ میلا گندہ ؛ نجس ؛ غلیظ - (۲) جو حواس خمسہ کے لئے تکلیف دہ ہو ؛ نفرت انگیز : بد بودار ؛ سڑا ہوا - (۳) جس میں مضر ' فاسد زہرآلود مادہ موجود ہو - (۴) رکا ہوا ؛ بند - (۵) ( جہاز کا تلا ) جس پر سمندر سے گھانس وغیرہ لپٹ گئی ہو - (۶) اخلاقی حیثیت سے گندہ ؛ نحس ؛ نفرت انگیز - (۷) گالی بکنے والا ؛ بد زبان - (۸) ( مچھلیوں کے متعلق جب وہ انڈے دیتی ہوں یا دے چکی ہوں ) بری حالت میں ؛ خراب ؛ گندی - (۹) کریہ منظر ؛ بدصورت - (۱۰) نا جائز ( کھیل کے قواعد کے خلاف ) - (۱۱) کوئی چیز جو غلط یا نا جائز ہو - (۱۲) تصادم ؛ الجھاؤ ( خصوصاً گھوڑے کی سواری ' کشتی چلانے ' بھاگنے ' دوڑ یا کھیل میں ) - (۱۳) جہاز کے لنگر کو یا لوھے کے تار کو الجھا دینا - (۱۴) ( ریلوے لائن ' سلسلہ آمد و رفت یا جو رستہ کو ) روک دینا ؛ ( راستہ ) بند کر دینا ؛ آمد و رفت کی گنجائش باقی نہ رکھنا - (۱۵) اُلجھا جانا ؛ اُلجھ کر رہ جانا - (۱۶) خراب ہوجانا ؛ بیکار ہوجانا ؛ اَڑ جانا ؛ بند ہو جانا ( مثلاً بندوق کی نالی کا ) ؛ خراب کر دینا ؛ گندہ کر دینا ؛ جرم ؛ گناہ یا بے آبروئی میں آلودہ کردینا ؛ بے آبروئی کر دینا - (۱۷) بے قاعدہ طریقے سے -

*fair or f.* : کسی نہ کسی طرح ؛ جائز یا نا جائز ؛ کسی صورت سے -

*fall f. of.* : ٹکر کھانا ؛ لڑ جانا ؛ اختلاف ہونا ؛ جھگڑا ہوجانا ( دو شخصوں کے درمیان ) -

*f. air , water* : زھریلی ھوا ' گندہ پانی -

*f. blow, stroke* : نا جائز ضرب ( کھیل میں ) ؛ کھیل کے قواعد کے خلاف ضرب -

*f. brood* : ایک مرض جو شہد کی مکھیوں کو ہوتا ہے

*f copy* : وہ تحریر جس میں بہت سی کاٹ چھانٹ کی گئی ہو -

*f. deed* : فعل شنیع : عمل قبیح : نا پاک کام -

*f. gun -barrel* : بندوق کی رکی ہوئی یا بند نال ( جس میں مٹی وغیرہ گھس گئی ہو) -

*f. linen* : میلا کپڑا ( یا کپڑے ) -

*f. motive* : ارادہ فاسد ؛ مقصد فاسد

*f. -mouthed* : بدزبان ؛ فحش گو -

*f. play* : کھیلنے کا نا جائز طریقہ ؛ بے ایمانی کا کھیل ؛ حیلہ بازی ؛ تلبیس ؛ دھوکہ دیکر نقصان پہنچانا ؛ مار ڈالنا -

*f. riding* : خلاف قاعدہ گھوڑے کی سواری ؛ گھوڑے کی سواری کے قواعد کے خلاف کوئی طریقہ اختیار کرنا -

*f. talk* : بد گوئی ؛ بد زبانی -

*f. -tounged* . بد زبان -

*f. wheather* : طوفانی ' خراب ' موسم -

*f. wind* : بادمخالف -

*hit him f.* : بے قاعدہ مار دینا ؛ بد نیتی سے مار نا

*play one f.* : کسی سے دھوکہ بازی کرنا -

*rope is f.* : رسی الجھی ہوئی ہے ؛ رسی میں الجھنے پڑ گئے ہیں

*run f. of.* : ٹکرا جانا ( کسی شخص یا چیز سے ) -

*the f. fiend* : شیطان ؛ ابلیس -

*through fair and f.* : ہر حال میں ؛ بہرحال : جو بھی گذرے ؛ جو کچھ بھی پیش آئے -

**Foulard** (foolahr), *n.*: هلکا اور نرم ریشم؛ ملے ہوئے ریشم اور سوت کا کپڑا ؛ اُس کپڑے کا بنا ہوا رومال -

**Foully** (fowl-li), *adv.*: (۱) قابل نفرت طریقہ پر؛ بے رحمی اور سنگدلی کے ساتھہ؛ بے ایمانی اور بد معاشی کے ساتھہ - (۲) بیجا توهین کرکے -

*f. slandered*: بیجا طریقہ پر بد نام کر کے توهین کی گئی ؛ بے ایمانی سے بد نام کیا گیا -

*was f. murdered*: بے رحمی سے قتل کر دیا گیا -

**Foulness**, *n.*: آلودگی ؛ آلائش ؛ گندگی ؛ عفونت ؛ نا پاکی ؛ خراب مادہ ؛ مادۂ فاسد ؛ نفرت انگیز بد معاشی ؛ شرارت -

**Foumart**(foo-), *n.*: نیولے کی قسم کا ایک جانور جس سے بد بو آتی ھے -

**Found**(fow-), *v.t.& i.*: (۱) (عمارت وغیرہ) بنیاد رکھنا ' ڈالنا ؛ بنانا ؛ تعمیر شروع کرنا (محل یا شہر کی)- (۲) قائم کرنا ؛ بنا کرنا (خصوصاً اُس چیز کے لئے جو قائم کی جاے کچھہ روپیہ وقف کرکے )- (۳) ابتدا کرنا ؛ شروع کرنا ؛ اساس قائم کرنا ؛ تاسیس کرنا (کسی انجمن یا ادارہ کی)-(۴) بنیاد ہونا-(۵) کسی چیز کی اقسام کو ترتیب دینا -(۶) ( قواعد وغیرہ) وضع کرنا - (۷) ( لفظ upon کے ساتھہ ) کسی بنیاد پر قائم کرنا ؛ کسی احوال کی تائید کرنا - (۸) دلائل پر بھروسہ کرنا ؛ حصر کرنا ؛ بنیاد قائم کرنا ( بحث مباحثہ یا گفتگو کی ) -

*ill founded*: غلط ؛ بے بنیاد ؛ بے اصل -

*is founded in justice*: ( یہ بات ) انصاف پر مبنی ھے -

*well founded*: صحیح ؛ یقینی ؛ مستحکم ؛ معقول -

**Found** (fow-), *v.t.*: (۱) (دھات کو) گلانا اور ڈھالنا - (۲) (شیشہ بنانے کے سامان کو) پگلانا - (۳) (گلی ہوی دھات یا شیشہ کی اشیاء) گلا کر بنانا -

**foundry**, *n.*: وہ کارخانہ جس میں دھاتوں کو گلا کر اشیاء ڈھالی جاتی ھیں؛ صفار خانہ -

**Found**: دیکھو FIND

**Foundation**(fow-), *n.*: (۱) بنا ؛ بنیاد ؛ نیو - (۲) مستقل بنیاد پر تاسیس (خصوصاً ایک ایسے ادارہ کی جس کے بانی نے اُس کے لئے مالی عطیہ بھی دیا ہو یا وقف کیا ہو ) ؛ایسا ادارہ مثلاً خانقاہ ' کالج ' ہسپتال وغیرہ جسے ( یا جس کے طلباء و متعلقین کو ) موقوفہ عطیہ یا اُس کی آمدنی سے فائدہ اٹھانے کا حق حاصل ہو - (۳) ٹھوس زمین یا بنیاد یا اساس (مصنوعی یا قدرتی ) جس پر کوئی عمارت قائم ہو ( یعنی عمارت کا سب سے نیچے کا حصہ ) - (۴) بنیاد، اصول - (۵) کوئی جسم' چیز یا زمین جس کے اوپر دوسرے حصے بنائے جائیں یا قایم کئے جائیں مثلاً وہ سخت اور مضبوط حصۂ لباس جس پر بقیہ لباس بنایا جاتا ھے یا کاڑھنے کے کام میں ابتدائی ٹانکے -

*f. -muslin*: وہ سخت گوند لگا ہوا کپڑا جو عموماً زنانہ لباس یا ٹوپی کے حصوں کو سخت بنانے کے لئے اندر ڈالا جاتا ھے؛ بکرم -

*f. -school*: مدرسہ جس کے متعلق کوئی وقف یا خیراتی عطیہ مقرر کیا گیا ہو ؛ مدرسۂ اوقات -

*f. stone*: سنگ بنیاد ( خصوصاً جس کو بہت تکلفات کے ساتھہ نصب کیا گیا ہو ) -

*base religion on a moral f.*: مذهب کو اخلاقی بنیاد پر قائم کرنا-

*report has no f.*: یہ خبر بے بنیاد ھے -

**foundationer**, *n.*: مدرسۂ اوقات کا طالب علم وغیرہ -

**Founder**, *n.* (۱) فعل کے معنوں میں - (۲) بانی ؛ کسی ادارے کا موسس ؛ بنا گر ؛ موجد -

*f's kin*: بانی کے رشتہ دار و اعزا جو ادارہ کی تنظیم میں منتخب کئے جانے یا ترجیح دیے جانے کے مستحق ہوں -

*f.'s shares*: پبلک کمپنی کے وہ حصص جو بانی سے حاصل کئے ہوئے کار و بار کے معاوضہ میں بانی یا بانیوں کو دیے گئے ہوں اور جو معمولی سرمایہ سے جدا ہوں -

**foundership**, *n.* بانی ہونے کی حیثیت -

**foundress**, *n.*: (مونث )بانی ( عورت ) -

**Founder** (fow-), *v. i. & t. & n.* (۱) ( مٹی عمارت وغیرہ کا ) گر جانا ؛ بیٹھہ جانا ' ٹوٹ جانا ؛ گر پڑنا ؛ منہدم ہو جانا ؛ شکستہ ہو جانا - (۲) ( گھوڑے یا سوار کا ) تھک کر گر پڑنا ؛ ڈھیر ہو جانا ؛ لنگڑا ہو جانا ؛ دلدل میں پھنس جانا وغیرہ - (۳) گھوڑے کو تھکا کر شل کر دینا ؛ پست کردینا - (۴) ( جہاز کا ) پانی بھر کر ڈوب جانا ؛ غرق ہو جانا - (۵) ( جہاز کو ) غرق کر دینا - (۶) ( گولف ) گیند کو اس طرح مارنا کہ وہ زمین میں دھنس جاے یا بہت تھوڑے فاصلے تک جاسکے - ( ۷ ) گھوڑے کے پاؤں کی سوجن جو زیادہ محنت کرنے سے پیدا ہوجاتی ھے - ( ۸ ) غرق ہوجانا ؛ ٹوٹ جانا ؛ ( ۹ ) گر پڑنا -

*chest, body, -f.*: وجع مفاصل کا وہ اثر جو گھوڑے کے سینہ یا جسم پر ہو جاتا ھے -

**Foundling** (fow-), *n.*: وہ بچہ جس کے ماں باپ کا پتہ نہ ہو اور جو کہیں پڑا ہوا ملے؛ لقیط -

**Fount** (fow-), *n.*: (۱) ( شاعری یا خطابت) چشمہ ؛منبع ؛ مصدر؛ فوارہ - (۲) لیمپ میں تیل کی کپی یا قلم میں روشنائی کا ذخیرہ رکھنے کی جگہ -

**Fount** (fow-), *n.*: ( طباعت ) ایک ھی قسم اور جسامت کے ٹائپ کا مجموعہ -

**Fountain**(fowntin), *n.*: (۱) چشمہ؛ سوتا ؛ دریا وغیرہ کا منبع- (۲)فوارہ ؛ پانی کی دھار جو اوپر کو اچھلے ؛ اوسکی بنیاد تعمیر - (۳) عام چشمہ یا پانی کا ذخیرہ جس سے پینے کا پانی برابر جاری رھے - (۴) لیمپ کی کپی - (۵) چھاپنے کی مشین وغیرہ میں تیل اور روشنائی وغیرہ کے رکھنے کی جگہ -

*Crown is the f. of honour*: تاج ( بادشاہ ) عزت و آبرو کا سرچشمہ ھے -

*f. -head*: سرچشمہ اصلی ؛ منبع -

*f. -pen*: قلم جس میں روشنائی کا ذخیرہ موجود رھے؛ سوت قلم

*poison the ff. of trust*: اعتماد کے چشموں میں زهر ملا دینا ؛ بے اعتمادی پیدا کر دینا -

(-) **fountained**, *a.*: جہاں یا جس مقام پر فوارے لگے ہوں -

**Four**, *a. & n.*: (۱) چار؛ چار کا عدد - (۲) چار چیزوں یا شخصوں کا مجموعہ ؛ (تاش) چوا ؛ پانسہ چار نشان والا- (۳) چار چپوؤں سے چلنےوالی کشتی؛(جمع) ایسی کشتیوں دوڑ -(۴)(کرکٹ) ھٹ جس سے چار رن بنیں -

*carriage and f.*: چار گھوڑوں کے گاڑی -

*f. -ale* : شراب جو چار پینس فی کوارٹ کے حساب سے فروخت ہوتی ہو -

*f. by two* : کپڑے کا ٹکڑا جسکو رائفل کی نال میں ڈالکر اوسکو صاف کرنے کے لئے اوپر نیچے کھینچتے ہیں -

*f. corners of the earth* : زمین کے چاروں کونے ؛ بعید ترین مقامات -

*f. corners of document* : دستاویز کے مضمون کی وسعت -

*f. -course* : چار سال تک غلہ کی فصلوں کا ایسا دور جسمیں ہر سال ایک نیا غلہ پیدا کیا جائے -

*f.-dimensional* : چار سمت رکھنے والا یا چار سمتوں کے متعلق -

*f. figures* : کوئی شمارہ ایک هزار سے نوهزار نو سو ننانوے تک ؛ چار هندسوں والی رقم -

*f. -footed* : چوپایہ -

*f.-foot way* : ریل کی پٹریاں جنکا درمیانی فصل چار (در اصل چار فٹ ساڑھے آٹھ انچ) ہوتا ہے -

*f. fold* : چوهرا ؛ چهار گانه ؛ چار گنا -

*f.-handed* : (۱) (بندر) چار هاتھ والے ؛ جو جانور چاروں هاتوں پاؤں پر چلتے هیں - (۲) (کھیل) جسمیں چار آدمی کھیلتے هیں ؛ (موسیقی) آلۂ موسیقی جسے دو آدمی بجاتے هوں -

*f. horsed* : (گاڑی) جسکو چار گھوڑے کھینچتے هوں -

*f.-in-hand* : چوکڑا ؛ چار گھوڑوں کی گاڑی

*f. oar* : کشتی جس میں چار پتوار ہوتے هیں -

*f. o'clock* : چوتھا گھنٹہ ؛ چار بجے -

*f. o' clock* : ملک پیرو Peru کا ایک پودا جسکا نام marvel بھی ہے -

*f.-part* : (موسیقی) جو چار آوازوں (سروں) سے مرکب ہوتی ہے -

*f.-post,* : (پلنگ) جس میں پردوں کے لئے چارڈنڈے یا چھڑیں لگی هوں -

*f.-poster* : پلنگ جس میں ایسے چار ڈنڈے هوں ؛ چار مستولوں والا جهاز -

*f.-pounder* : وہ توپ جس سے چار پونڈ وزنی گولہ پھینکا جاتا ہے -

*f.-rowed barley* : جو یا جوی جس کی بال (خوشہ) میں دانوں کی چار قطاریں هوتی هیں -

*f. score* : اسی یا (۸۰) برس کی عمر -

*fours* : چار پتواروں والی کشتیوں کی دوڑ -

*fours* : (فوجی اصطلاح) آگے پیچھے چار چار سپاهیوں کی قطاریں -

*ff. right or left* : آگے پیچھے چار چار سپاهیوں کی قطار دهنے یا بائیں -

*f.-square.* : مربع ؛ مستحکم بنیاد پر قائم ؛ استوار -

*f.-wheeler* : چار پهیوں والی گاڑی -

*on all f.* : (قدیم) ذیل کے لفظ کے معنوں میں -

*on all ff.* : هاتھوں اور گھٹنوں کے بل (سرکنا ؛ رینگنا) -

*the cases are not on all ff.* : یہ سب معاملات یکساں نہیں هیں -

*twenty & c -f. or f.- &- twenty* : چوبیس (۲۴) -

*within the f. seas* : چار سمندروں کے اندر ؛ برطانیہ عظمی میں -

**fourfold,** *a. & adv.* : چوهرا ؛ چار تهوں کا ؛ چهار چند -

**fourteen,** *a.* : چودہ (۱۴) -

**fourteenth,** *a. & n.* : چودهواں -

*fourgon(F), n.* : اسباب کی گاڑی ، جو گاڑی مسافروں کا اسباب لانے اور لیجانے کے کام آتی ہے -

**Fourierism** (foo-) *n.* : وہ تجاویز جو فرانسیسی اشترا کی فوریر (سنہ ۱۷۷۳ ع تا سنہ ۱۸۳۷ ع) نے سوسائٹی کی اصلاح کے لیے پیش کی تھیں -

**Foursome,** *n.* : گولف کا کھیل جس میں چار آدمی (ایک ایک طرف دو دو) شریک هوتے هیں -

**Fourth** (for-), *a. & n.* : (۱) چهارم ؛ چوتھا ؛ مہینہ کا چوتھا دن - (۲) (جمع) چوتھے درجہ کی چیزیں -

*f. of June* : ایٹن کالج میں سالانہ تقریب کا دن جب کشتیوں کا ایک جلوس نکالا جاتا ہے -

*f. of July* : ریاستہائے امریکہ میں یوم آزادی ، اس تاریخ اعلان آزادی کی یادگار منائی جاتی ہے -

*f. part* : چوتھائی ؛ ربع -

*f. party* : سنہ ۸۵ - ۱۸۸۰ ع میں پارلیمنٹ کی جو چوتھی پارٹی لارڈ آر چرچل اور بالفور وغیرہ نے قائم کی تھی اور جو لبرل اور کنزرویٹیو دونوں جماعتوں کی مخالف تھی -

**Fourthly,** *adv.* : چوتھے نمبر پر ؛ چوتھی بات یہ کہ -

**Fowl,** *n. & v. i.* : (۱) پرندہ (شاذ) ؛ پرندے (صرف wild-f. میں) - (۲) پکڑنا ؛ شکار کرنا ؛ بندوق سے شکار کرنا ؛ پھندے سے جال لگاکر پکڑنا - (۳) پرندوں کا گوشت - (۴) پالتو مرغی ، مرغا -

*fish, flesh & f.* : گوشت ، مچھلی اور پرندہ (وہ گوشت جو کھایا جاتا ہے) -

*f. -run* : وہ جگہ جہاں پرندے دوڑ سکتے هیں ؛ وہ جگہ جہاں پرندے پالے جاتے هیں اور اُن کی نسل بڑھائی جاتی ہے -

*barndoor game,- f.* : پالتو مرغی یا مرغیاں وغیرہ (مختلف ناموں سے) -

*wild -f.* : جنگلی پرندہ جو پالتو نہ ہو -

**fowling,** *n.* : جنگلی پرندہ کا شکار یا پرندوں کو جال لگا کر پکڑنا -

*fowling -piece,* : هلکی بندوق جس سے پرندوں کا شکار کیا جاتا ہے -

**fowler,** *n.* : جنگلی پرندوں کو شکار کرنے والا ، خواہ تفریحاً خواہ کھانے کے لیے ؛ چڑی مار -

**Fox,** *n.* : (۱) لومڑی ؛ روباہ (۲) چالاک آدمی ؛ چلتا پرزہ ؛ روباہ خصلت - (۳) فلک شمالی میں تارا مقدل ؛ تاروں کا مجموعہ ؛ ثعالع ؛ بعا شمالی -

*flying f.* : بڑ باگل -

*f. and geese*: ایک قسم کا کھیل جو بساط پر کھیلا جاتا ھے -

*f. -brush*: لومڑی کی دم -

*f. glove*: ایک اونچا پودا جس میں سرخ یا سفید پھول آتے ھیں -

*f. hound*: ایک قسم کا کتا جو لومڑیوں کا شکار کرتا ھو ' اُس کو لومڑی کا شکار کرنا سکھایا جاتا ھے -

*f. -hunt*: کتوں کے ذریعہ سے لومڑی کا شکار -

*f. hunter*: کتوں کے ذریعہ سے لومڑی کا شکار کرنے والا -

*f. -hunting*: اس قسم کا شکار ؛ اِس قسم کے شکار کا شوقین ؛ اس شکار کے متعلق -

*f. tail*: لومڑی کی دم ؛ ایک قسم کی گھانس -

*f. -terrier*: ایک قسم کا چھوٹے بالوں والا کتا جو لومڑی کو زمین کھود کر نکال لیتا ھے مگر عموماً گھروں میں شوقیہ پالا جاتا ھے -

*f. trot*: ناچنے کا ایک طریقہ ( ناچ کی ایک خاص گت ) جو پہلے امریکہ میں رائج ھوا تھا -

**Fox**, *v. i. & t.*: (ا) چالاکی ' مکاری سے کام کرنا ؛ ریاکاری کرنا ؛ منافقت کرنا ؛ دھوکہ دینا - (۲) ( کتابوں کے اوراق یا تصاویر وغیرہ پر ) بھورے رنگ کے دھبے ڈال کر اُن کا رنگ خراب کردینا .

**Foxy**, *a.*: (ا) لومڑی کی طرح ؛ مثل لومڑی کے ؛ چالاک ( جس کے چہرے سے چالاکی برستی ھو ) - (۲) سرخی مائل بھورا ( تصویروں کا ) تیز اور گہرا رنگ - (۳) جو ( چیز ) پھپوندی لگ کر خراب ھوگئی ھو

**foxiness**, *n.*: چالاکی ؛ عیاری

*foyer* ( fwahya ), *n.*: ( فرانسیسی ) تھیٹر وغیرہ میں باھر کا بڑا کمرہ جو کھیل کے وقفہ کے دوران میں تماشائیوں کے لیے مخصوص ھوتا ھے

**Fra** (-ah), *n.*: frate کا مخفف ' مخاطبت میں friar ( عیسائی راھب ) کے لئے آتا ھے -

**Fracas** ( -ah ), *n.*: پر شور جھگڑا ؛ هلڑ ؛ لڑائی ؛ هنگامہ ( جمع کا صیغہ بھی یہی ھے ) -

**Fraction**( -shn ), *n.*: (ا) عشاء ربانی میں مقدس روٹی کی تقسیم ( عیسائیوں کی ایک مذھبی رسم ) - (۲) ایک مقدار شمار جو عدد صحیح نہ ھو ؛ کسر - (۳) چھوٹا ٹکڑا یا مقدار ؛ پارچہ -

*decimal f.*: کسر اعشاریہ -

*proper, improper, f.*: کسر واجب ' کسر غیر واجب -

*vulgar f.*: کسر عام -

**fractional, fractionary**, *aa.*: جزوی ؛ مکسور -

**Fractionate**, *v. t.*: تجزیہ کرنا ؛ معلول کے مختلف خواص رکھنے والے حصوں کو عمل تقطیر کے ذریعے الگ الگ کر دینا -

**Fractionize**, *v. t*: ٹکڑے کر دینا اجزاء میں میں تقسیم کرد ینا - (۲) ( ریاضی ) کسروں میں تقسیم کر دینا -

**Fractious** (-shus), *a.*: جھگڑالو ؛ چڑچڑا ؛ سرکش ؛ تنک مزاج -

**fractiously**, *adv.*: تنک مزاجی کے ساتھہ ؛ چڑ چڑے پن کے ساتھہ -

**fractiousness**, *n.*: تنک مزاجی ؛ چڑ چڑا پن -

**Fracture** ( -tsher ), *n. & v. t. & i.*: (ا) ٹوٹنا ؛ شکستگی ( خصوصاً هڈی یا گروچہ کا ٹوٹ جانا ) - (۲) دھات کی وہ اندرونی سطح جو ھتوڑے سے توڑنے کے بعد نظر آتی ھے - (۳) سادہ حرف علت کے بجائے حرف علت کی ملی ھوئی آواز جو اس کے بعد آنے والے حرف صحیح کی وجہ سے پیدا ھو - (۴) کسی چیز کے تسلسل کو توڑ دینا ؛ چٹخا دینا دراڑ پیدا کر دینا -

*compound f.*: اس طرح هڈی کا ٹوٹ جانا کہ اُس کے ساتھہ جسم پر زخم بھی پیدا ھوجائے -

**Fraenum, fre-**, *n* (pl. *-na*): وہ چھوٹا سا پٹھا (یا رگ) جس سے کسی عضو کی حرکت رک جائے -

**Fragile** (-j-), *a.*: نازک ؛ جو آسانی سے ٹوٹ جائے ؛ کم زور ' بودی ؛ جلد خراب ھو جانے والی ؛ جس کی بناوٹ نازک ھو -

**fragility**, *n.*: کم زوری ؛ بودا پن ؛ نزاکت -

**Fragment**, *n.*: (ا) وہ حصہ جو کسی چیز سے ٹوٹ کر الگ ھوگیا ھو - (۲) کسی چیز کا علحدہ یا غیر مکمل حصہ ؛ کسی تباہ شدہ گئے گذرے ' ضائع شدہ کل کا ایک بقیہ جزو ؛ خصوصاً کسی تحریر یا تصویر وغیرہ کا نا مکمل حصہ -

**fragmentary**, *a.*: متفرق ؛ ٹکڑے ٹکڑے -

**Fragrant**, *a.*: خوشبو دار ؛ معطر -

**fragrance**, *n.*: خوشبو -

**Frail**, *n.*: ناگر موتھا گھانس ( سِوار ) کی ٹوکری جس میں انجیر وغیرہ بند کئے جاتے ھیں -

**Frail**, *a.*: (ا) نازک ؛ عارضی ؛ جلد گذر جانے والا ؛ نا پائیدار - (۲) خراب صحت کی حالت میں ؛ بیمار ؛ زار - (۳) اخلاقاً کم زور ؛ ترغیبات کا مقابلہ کرنے کے نا قابل - (۴) ( عورتوں کے متعلق ) بے عصمت ؛ آوارہ -

*f. bliss*: چند روزہ مسرت -

*f. life*: چند روزہ زندگی -

**Frailty**, *n.*: (ا) غلطی کرنے یا ترغیبات کا شکار ھو جانے کا احتمال ( امکان ) (۲) غلطی ؛ کمزوری ؛ نقص ؛ خطا ( قابل انگشت نمائی ) -

**Fraise** ( -z ), *n.*: وہ سیدھی یا ڈھالو باڑہ ( کنگورہ ) (پتھر یا لکڑی کی) جو قلعہ کی فصیل کی بنیاد اور خندق کے درمیان تحفظ کے لئے لگائی جاتی ھے -

**Fraise** ( -z ), *n.*: وہ اوزار جس سے گول سوراخوں کو چوڑا کیا جاتا ھے یا گھڑی میں پہیوں کے دندانے بنائے جاتے ھیں

**Framboesia** ( -bez- ), *n.*: حبشیوں کی ایک متعدی اور پرانی بیماری جس میں راس بیری کی شکل کی متورم گٹھلیاں ( جسم پر ) پیدا ھو جاتی ھیں -

**Frame**, *v. t. & i*: (ا) تشکیل کرنا ؛ وضع کرنا ؛ نقشہ بنانا یا ڈول ڈالنا ؛ گھڑنا ؛ بنانا - (۲) ( افعال ' خیالات ' اشخاص کو ) مائل کرنا ؛ ترغیب دینا کسی مقصد کی طرف ؛ بٹھانا ؛ رهنمائی کرنا - (۳) اپنے کام میں ھوشیاری ظاھرکرنا ( کسی غرض سے ایسی حالت ظاھر کرنا جس سے ھوشیار ھونے کی توقع کی جا سکے ) - (۴) بٹھانا ؛ چسپاں کرنا ؛ جوڑ کر بنانا ( into اور to کے ساتھہ ) - (۵) مختلف حصوں کو جوڑ کر مکمل کرنا ؛ کسی نقشہ کے مطابق بنانا - (۶) مرتب کرنا ( قواعد ) - (۷) ( الفاظ میں ) اظہار کرنا ؛ بیان کرنا ( مضامین ' قصے ) ؛ قایم کرنا ( نظریہ ) - (۸) تلفظ کرنا ؛ الفاظ کے معنی قائم کرنا ؛ خیال میں لانا ؛

(۹) خیال کرنا ۔ (۱۰) چوکٹے کا کام دینا؛ چوکٹے کی مثل ہو جانا مثلاً ( *landscape framed in an archway* ) (۱۱) ایک چوکھٹے میں لگانا، چسپاں کر دینا ۔

**frameable**, *a*: جو مرتب کیا جا سکے؛ جس پر چوکھٹا لگایا جا سکے ۔

**framer**, *n.*: مرتب کرنے والا؛ چوکھٹا لگانے والا (نیز فعل کے معنوں میں) ۔

**framing**, *n.*: (۱) مرتب کرنا؛ وضع کرنا؛ چوکھٹا لگانا ۔ (۲) اشیا یا مسالہ جس سے چوکھٹا بنایا جائے ۔ (۳) چوکھٹا ۔

**Frame**, *n.*: (۱) تعمیر؛ بناوٹ؛ ترکیب؛ نظم؛ معینہ نظم؛ تجویز؛ نقشہ؛ طریقۂ کار ۔ (۲) (مزاج یا دل کی) عارضی حالت ۔ (۳) ایسی تعمیر جو چوکھٹے میں بند ہو؛ جس کے چاروں طرف چوکھٹا لگا ہو ۔ (۴) انسان یا جانور کا کالبد؛ جسم ۔ (۵) عمارت کا ڈھانچہ ۔ (۶) کسی چیز کا اندرونی سہارا یا ضروری تختی تعمیر ۔ (۷) تصویر کا چوکھٹا یا خانہ ۔ (۸) (باغبانی) وہ روغنی چوکھٹا جو درختوں کو سردی سے بچانے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔ (۹) (کان کنی) ڈھلواں تختہ جس پر کچی دھات دھوئی جاتی ہے ۔

*f.-house*: جو مکان لکڑی کے ڈھانچے پر تختے چڑھا کر بنایا گیا ہو ۔

*f.-saw*: آرا جو ایک چوکھٹے میں لگا ہوتا ہے ۔

*f. up*: (امریکہ) خفیہ سازش ۔

*f. work*: چوکھٹا یا دربست جس پر یا جس میں کوئی چیز بٹھائی، جمائی یا روکی جائے ۔

*man of gigantic f.*: عظیم الجثہ آدمی؛ دیو پیکر آدمی ۔

*sobs shook her f.*: سسکیوں سے اس کا سارا جسم ہلگیا ۔

*the f. of heaven or earth*: زمین یا آسمان کا چوکھٹا، حصار ۔

*the f. of society* or *government*: حکومت یا سماج کی تجویز، طریقۂ کار یا تنظیم ۔

**frameless**, *a.*: بغیر چوکھٹے کا ۔

**Franc**, *n*: فرانسیسی سکہ جنگ عظیم سے پہلے چاندی کا ہوتا تھا جس کی قیمت تقریباً ساڑھے نو پنس تھی مگر قیمت گر جانے کے بعد (جس کو سنہ ۱۹۲۸ ع میں قایم کر دیا گیا) اوس کی قیمت بحساب ۱۲۵ فرانک فی پونڈ یا تقریباً ۲ پینس فی فرانک ہو گئی؛ بلجیم اور سوئٹزرلینڈ کا اسی کے مماثل سکہ ۔

**Franchise**(-z), *n.*: (۱) کسی بار، ذمہ داری یا کسی کے حاکمانہ اختیارات سے قانونی طور پر معافی یا استثنا ۔ (۲) عام حق یا مخصوص حق جو کسی شخص یا جماعت کو دیا گیا ہو ۔ (۳) سلطنت کی ہیئت ترکیبی میں پورے حقوق کے ساتھ شمولیت ۔ (۴) حق شہریت ۔ (۵) عام انتخابات میں حق رائے دہی (خصوصاً ممبران پارلیمنٹ یا کونسل کے انتخاب میں) ۔ (۶) وہ اصول جس پر اس حق کے حاصل کرنے کی استعداد کا فیصلہ ہوتا ہے ۔

*fancy f.*: استعداد حق رائے دہی کا معیار جو خود مختارانہ طریقہ پر قایم کیا گیا ہو ۔

**Franciscan**, *a.* & *n.*: عیسائی درویش جس کا تعلق اس برادری سے ہوتا ہے جو سنہ ۱۲۰۹ ع میں سنٹ فرانسس باشندۂ اسیسی نے قایم کی تھی ۔

**Franco-**: (سابقہ بمعنی frankist اور فرانسیسی) (مرکبات میں) فرانس اور دوسرے ملک یا قوم کے درمیان یا مشترک مثلاً F. German فرانس اور جرمنی کی مشترکہ تحریک، بحث، مسئلہ کام یا اُن کے مابین جنگ وغیرہ) ۔

**francophil** (e) *n.* & *a.*: (اخباری) فرانس کا بہت زیادہ جانبدار، موید؛ فرانس دوست؛ وہ شخص جو فرانس کا بےحد طرفدار اور جانبدار ہو ۔

**francophobe**, *n.* & *a*: جس (شخص) کو فرانسیسیوں کی طرف سے ہر وقت اندیشہ رہتا ہو؛ فرانس ترس ۔

**Francolin**, *n.*: ایک قسم کا تیتر جو چکور کے مشابہ ہوتا ہے ۔

*franc-tireur*. (F.) *n.* (pl.-cs, rs.): بے قاعدہ پیدل فوج کا سپاہی ۔

**Frangipane** (-j-), *n.*: سرخ چنبیلی کا عطر؛ پیسٹری جو بادام، شکر بالائی سے بنتی ہے ۔

**Frank**, *n*: (۱) جرمنک قوم یا متحدہ جماعت کا ایک فرد جس نے چھٹی صدی میں فرانس فتح کیا تھا ۔ (۲) (Levantine کے محاورہ میں) مغربی قومیت رکھنے والا فرد ۔

**frankish**, *a.* ۔ جو جرمن یا مغربی قوم سے کچھ تعلق رکھتا ہے ۔

**Frank**, *a.*: (۱) تیز فہم؛ ذہین؛ صاف دل؛ صاف زبان؛ صاف گو؛ راست باز؛ بے لاگ؛ سادہ؛ ایماندار ۔ (۲) ظاہر؛ کھلا؛ علانیہ ۔

**frankly**, *adv.*: صفائی سے؛ راستی سے؛ صاف گوئی کے ساتھ ۔

**frankness**, *n.*: صاف بیانی؛ سچائی؛ صفائی قلب ۔

**Frank**, *v. t* & *n.*: (۱) (تاریخ) (خط وغیرہ پر) دستخط دینا کرنا کہ وہ بغیر محصول ڈاک میں جا سکے (پرانا دستور تھا کہ خاص خاص لوگوں کے دستخط اگر خط پر ہوں تو اس کا محصول معاف ہو جاتا تھا) ۔ (۲) ایسے دستخط؛ ایسے دستخط سے جو چیزیں بھیجی جائیں ۔ (۳) کسی شخص کے آنے جانے میں آسانیاں پیدا کرنا ۔ (۴) کسی شخص کو اعلی صحبتوں میں شرکت کی اجازت دینا (موقع دینا) ۔ (۵) (کسی شخص کو) بلا کرایہ (محصول) لے جانا؛ پہنچا دینا ۔ ( ) کسی شخص کو آئندہ ادائی یا محصول سے مستثنی اور معاف کر دینا جیسے ۔

*a franking duty, imposition*: یعنے وہ محصول جس کی معافی دیدی گئی ہو

**Frankenstein**, *n.*, *f. monster*: وہ چیز جو اپنے بنانے والے کے ہی لئے تباہ کن یا خوفناک بن جائے ۔

**Frankfort black**, *n.*: سیاہ روغن جو تانبے پر نقش و نگار کھودنے میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Frankincense**, .: لوبان؛ بخور ۔

**Franklin**, *n.*: (تاریخی) چودھویں اور پندرھویں صدی کا زمین دار جو غلام تو نہ تھا مگر عالی خاندان اور شریف النسل بھی نہ ہوتا تھا ۔

**Frank-pledge**, *n.*: (تاریخ) وہ نظام یا بندوبست جس میں جائیداد یا اراضی کے ہر حصہ کا مالک دوسرے حصہ کے مالکان

کی خوش، چلتی اور افعال کا ذمہ دار ہوتا تھا -

**Frantic**, *a.*: ( ۱ ) سخت جذبہ کی حالت میں ؛ شوریدہ سر ؛ غصہ ، درد یا غم کی حالت میں آپے سے باہر - ( ۲ ) سخت اضطراری حالت میں ؛ دیوانگی یا ہیجانی کیفیت میں ؛ دیوانہ ؛ مضطرب ؛ قابو سے باہر ؛ پاگل ؛ بد حواس -

**frantically, franticly**, *advv.*: مضطربانہ ؛ بحالت غیظ و غضب ؛ اضطراری حالت میں -

**Frap**, *v. t.*: ( بحری اصطلاح ) خوب چست باندھنا ؛ خوب لس دینا -

**Frass**, *n.*: ( ۱ ) کیڑوں کے بچوں یا انڈوں کا فضلہ - ( ۲ ) وہ مادہ یا فضلہ یا کوڑا کرکٹ جو سوراخ کرنے والے کیڑے چھوڑ جاتے ہیں -

**Frate** (-ahta), *n.* (pl.-ti pr.-te): عیسائی درویش ؛ راہب -

**Frater**, *n.*: ( تاریخ ) دیر یا مسیحی خانقاہ کا وہ کمرہ جہاں کھانا کھایا جاتا تھا ؛ آرام گاہ -

**Fraternal**, *a.*: برادرانہ ؛ بسلسلۂ اخوت ؛ بھائی بندی کا -

**Fraternity**, *n.*: ( ۱ ) برادرنہ تعلقات ؛ اُخوت ؛ بھائیوں کا سا ملاپ - ( ۲ ) مذہبی جماعت ؛ کوئی جماعت جس کے مقاصد مشترک ہوں ؛ ایک ہی طبقہ کے لڑکوں کا اجتماع -

**Fraternize**, *v. i.*: ملنا جلنا ؛ بھائی چارہ پیدا کرنا ؛ رشتہ اخوت قائم کرنا ؛ دوست بنانا ؛ خلا ملا پیدا کرنا ؛ دوستوں کی طرح برتاو کرنا ( with اور together کے ساتھ بھی استعمال ہوتا ہے )-

**fraternization**, *n.*: میل جول ؛ دوستوں کی طرح ملنا -

**Fratricide**, *n.*: ( ۱ ) اپنے بھائی یا بہن کو قتل کرنا ؛ برادر یا خواہر کشی - ( ۲ ) برادر یا خواہر کش -

**fratricidal**, *a.*: بھائی یا بہن کے قتل کا یا اس کے متعلق ؛ بھائی یا بہن کے قاتل کا یا اس کے متعلق -

**Frau** (-ow), *n.*: (۱) جرمنی میں بیوی یا بیوہ کو اس طرح خطاب کرتے ہیں؛ بیوی یا بیوہ کا لقب جیسے مسز ، بیگم ، اہلیہ - ( ۲ ) جرمن عورت -

**Fraud**, *n.*: ( ۱ ) مکاری ( شاذ ) ؛ مجرمانہ دھوکہ ؛ دغا ؛ فریب - ( ۲ ) دھوکہ دینے کے لئے غلط واقعات بیان کرنا یا کسی کے نام سے ناجائز فائدہ اٹھانا - ( ۳ ) بے ایمانی سے کوئی چال چلنا ؛ ہتھکنڈے کرنا - ( ۴ ) ایسی چیز یا شخص جس سے توقعات پوری نہ ہوئی ہوں یا جس کو سمجھا کچھ ہو اور وہ نکلا کچھ ہو ( جس کی حقیقت کے سمجھنے میں دھوکہ ہوا ہو ) -

*in f., to the f. of.*: ( قانون ) ( کسی کو ) فریب دیتے ہوئے -

*pious f.*: ایسا دھوکہ یا فریب جس کا مقصد اس شخص کو فائدہ پہنچانا ہو جس سے فریب کیا جائے اور خصوصاً ایسا فریب جس کا مقصد مذہبی عقیدے کو تقویت پہنچانا ہو ؛ مصلحت آمیز فریب -

**Fraudulent**, *a.*: ( ۱ ) دھوکہ بازی کا مرتکب ؛ دغا باز ؛ مکار - ( ۲ ) دھوکہ کی قسم سے ؛ از قسم فریب ؛ جس میں دھوکہ یا فریب کی نوعیت ہو ؛ جس کو دھوکہ یا فریب کہا جاسکے یا جس میں دھوکہ یا فریب کی آمیزش ہو -

**fraudulence**, *n.*: فریب کاری ؛ دھوکہ بازی -

**fraudulently**, *adv.*: دھوکہ یا فریب سے -

**Fraught** (-awt), *a.*: ( ۱ ) ( شاعری ) بھرا ہوا ؛ لدا ہوا ؛ پر ؛ آراستہ -

*f. with*: ( رنج ، خطرہ ، معنی وغیرہ سے ) پر ، بھرا ہوا ؛ جس سے ( رنج ، خطرہ وغیرہ کے ) پیدا ہونے کا اندیشہ یا خوف ہو -

*Fraulein* (-oilin), *n.*: (جرمن) قوم کی غیر شادی شدہ زیادہ عمر کی لڑکی ، مس ؛ یا بچوں کی استانی -

**Fraxinella**, *a.*: ایک پھول دار پودا جس کے پتے ایش (ash) کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں -

**Fray**, *n.*: شور و شغب ؛ ہنگامہ ؛ جھگڑا ؛ لڑائی ؛ غل غپاڑا -

*eager for the f.*: لڑنے جھگڑنے پر آمادہ ؛ مستعد پیکار (نیز مجازاً) -

**Fray**, *v. t. & i., f. head* or *f.*: ( ۱ ) (ہرن کا اپنے) سینگوں پر سے ہلکی نرم کھال ( درختوں سے رگڑ کر ) اتار دینا - ( ۲ ) رگڑ کر پتلا کردینا ؛ گھس ڈالنا ؛ کسی چیز کے کنارے یا سرے کو گھس ڈالنا - ( ۳ ) گھس کر کپڑے کو تار تار کردینا ؛ کپڑے کے کناروں کا ( گھس کر ) تار تار ہوجانا ؛ کھردرا ہو جانا -

**Frazil**, *n.*: ( کناڈا اور امریکہ ) دریا کی تہ میں جو برف جمی ہوتی ہے -

**Frazzle**, *n.*: تھکن اور کمزوری کی حالت -

**Freak** (-ek), *n.*: ( ۱ ) وہم ؛ خیال ؛ پریشان خیالی ؛ تلون مزاجی - (۲) اپج ؛ موج خیال ؛ ترنگ - (۳) کوئی غیر معمولی اور عجیب چیز جو توہم ، پریشانی یا بے معنی خیالات کی بلند پروازی کا نمونہ ہو - ( ۴ ) عجیب اور خوفناک صورت ؛ غیر معمولی ؛ غیر فطری چیز ؛ اعجوبہ -

*f. of nature*: ( کوئی چیز یا شخص ) جس کا وجود یا نشو و نما فطرت کے معمول کے خلاف ہو -

*out of mere f.*: محض توہم یا تلون مزاجی کی وجہ سے -

**freakish**, *a.*: خیالی ؛ وہمی ؛ غیر معمولی ؛ خلاف فطرت -

**freakishly**, *adv.*: تلون مزاجی کے ساتھ ؛ وہم کے ساتھ -

**freakishness** *n.*: متلون المزاجی -

**Freaked**, *a.*: جس ( شے یا جانور ) پر عجیب دھبے یا دھاریاں ہوں -

**Freckle**, *n. & v. t. & i.*: (۱) جسم کی کھال پر ہلکے بھورے رنگ کا دھبا - (۲) ( جمع ) مگس ؛ کلجھاوں ؛ انھوریاں ؛ جھائیاں - ( ۳ ) دھبے ڈالنا ؛ جھائیاں پڑ جانا -

**Free**, *a.*: ( ۱ ) آزاد ؛ ذاتی حقوق اور سماجی و سیاسی آزادی رکھنے والا - ( ۲ ) ( ملکوں شہروں اور اداروں کے متعلق ) جو نہ غیر ملکیوں کے محکوم ہوں نہ خود مختار حکومت کے پابند ہوں بلکہ کامل قومی اور شہری آزادی رکھتے ہوں - ( ۳ ) بے قید ؛ پابندیوں اور فرائض سے سبکدوش ؛ بغیر کسی رکاوٹ کے - ( ۴ ) ( انشاپردازی ) عام اصول تحریر و انشا کی سختی سے پابندی نہ کرنے والا - ( ۵ ) جائز ؛ مناسب ؛ روا - ( ۶ ) رکاوٹوں سے بچا ہوا ؛ صاف - ( ۷ ) غیر معینہ ؛ غیر متعلقہ - ( ۸ ) ( کیمیا ) غیر مرکب ؛ مفرد - (۹) ( قوت یا استعداد ) جو مصروف یا مشغول نہ ہو ( رکی نہ ہو ) اور قابل استعمال ہو - ( ۱۰ ) از خود ؛ بلا جبر و اکراہ ؛ لا استحقاق ؛ مفت - ( ۱۱ ) بکثرت ؛ بے تکلف ؛ بمقدار کثیر ( خرچ

کرنا ) - (۱۲) بے باک ؛ بے تکلف ؛ گستاخ ؛ بے ادب - (۱۳) ( قصے ' افسانے ؛ تذکرے ) جو سنجیدہ نہ ہو ؛ تہذیب سے گرا ہوا - ( ۱۴ ) بے قید کام کرنے کا حق رکھنے والا - (۱۵) خود جو کسی کا دست نگرنہ ہو - ( ۱۶ ) از خود ؛ بلا جبر و اکراہ ؛ بلا استحقاق ؛ مفت - (۱۷) صاف گو ؛ بے لاگ بات کہنے والا - (۱۸) مستثنیٰ ؛ محفوظ ؛ بچا ہوا - (۱۹) جس پر کوئی ٹیکس محصول ' چنگی یا فیس ( یا کسی قسم کی تجارتی پابندی ) عاید نہ ہو -

*am free to confess* : میں اعتراف کرنے کے لئے تیار ہوں-

*carriage-f.* . محصول آمد ، رفت معاف ؛ بلا محصول یا خرچہ آمد و رفت -

*did it of my own f. will* : میں نے یہ کلم اپنی رضا و رغبت سے کیا ( بغیر جبر و اکراہ) -

*f. and easy* : بے تکلف؛ جو آداب صحبت کا زیادہ لحاظ نہ رکھے

*f. -board* : جہاز کے پہلو کا وہ حصہ جو پانی کی سطح (خط آب) اور عرشہ کی سطح کے درمیان ہوتا ھے -

*f. -born* : وہ لوگ جن کو وراثتاً شہری حقوق اورآزادی حاصل ہو -

*F. Church* : وہ کلیسا جس کا کوئی تعلق حکومت سے نہ ہو؛ آزاد ' خود مختار کلیسا -

*F. Church of Scotland* : اسکاٹ لینڈ کا آزاد کلیسا؛ ان مذہبی لوگوں کی جماعت جو سنہ ۱۸۴۳ ع میں مرکزی کلیسا سے الگ ہوگئے تھے -

*f. churches* : غیر مقلد ؛ جن کا تعلق آزاد کلیسا سے ہو -

*f fight* : لڑائی دنگا جس میں جس کا جی چاھے شریک ہو جائے -

*f. flow of water* : پانی کا صاف بے روک بہاو -

*f. from ordinary rules* : معمولی قواعد سے مستثنیٰ -

*f. from disease* : مرض سے محفوظ؛ جس نے مرض سے نجات پائی ھے -

*f. from difficulties* : مشکلات سے بچا ہوا -

*f. gift* : عطیہ جو کسی چیز کے معاوضہ میں نہ دیا ہو گیا -

*f. grace* : خدا کی مہربانی بلا استحقاق -

*f. hand* : نقشہ کشی بغیر اوزار و آلات کی مدد کے (صرف نظر کی مدد سے ) -

*f. hold* : زمین معافی؛ قابل ارث یا حین حیاتی حقیت ( اراضی یا امکنہ میں ) ؛ ملک مطلق -

*f. holder* : قابض حقیت مستقل قابل ارث؛ مالک مطلق ؛ جاگیردار -

*f handed* : فیاض؛ بےتکلف خرچ کرنےوالا -

*f. labour* :- (۱) آزاد مزدوروں کی ( نہ کہ غلاموں کی محنت - مزدوری ) - (۲) ان مزدوروں کی محنت جن کا تعلق انجمن اتحاد مزدوران سے نہو -

*f. lance* : یورپ کے قرون وسطیٰ کے وہ سپاھی ( بھاڑے کے سپاھی ) جو محض مالی فائدے کے لئے فوجوں میں شریک ہوکر لڑا کرتے تھے ؛ موجودہ زمانے کے سیاسی مدبریں جو کسی مخصوص سیاسی جماعت کے اصولوں کے پابند نہ ہوں ؛ وہ اخبار نویس جو کسی خاص اخبار یا جریدہ کا ملازم یا پابند نہ ھو -

*f. list* : ایسے لوگوں ( یا چیزوں ) کی فہرست جن کے لئے مفت ( بلا محصول ) داخلہ کی اجازت ہو ؛ معافی داروں کی یا مال معافی کی فہرست -

*f. liver* : تن آسان ؛ تعیش پسند ؛ کھانے پینے کا شوقین -

*f. living* : تعیش کی زندگی؛ بے قید طرز زندگی -

*f. love* : زن و شوہر کے تعلقات بغیر نکاح کے -

*f. man* : آزاد؛ اصل زادہ؛ حُر ( نہ کہ غلام)؛ غیر آزاد کسان؛ آزاد ملک کا شہری -

*f. mason* : فریمیسن ؛ ایک ایسی خفیہ انجمن کا رکن جس کا مقصد آپس میں ایک دوسرے کو مدد کرنا اور برادارانہ خلوص پیدا کرنا ' اور جس کے مراسم بہت شان و شوکت سے خفیہ طور پر ادا کئے جاتے ھیں ( فرامیسن کی اصل غالباً یہ ھے کہ لوگ چودھویں صدی عیسوی میں کاردان معمار تھے جو غلامی سے آزاد کردئے گئے تھے اور جن کو نقل و حرکت کی آزادی حاصل تھی ' یہ لوگ انجمن کے ممبر بنائے جاتے تھے اسی لئے Free And accepted masons ' آزاد اور مقبول معمار کہلاتے تھے ) -

*freemasonry* : فریمیسن کا طریقہ کار اور ادارہ؛ دوھم جنس اور یکساں طبیعت رکھنے والے اشخاص کے درمیان خفیہ قرار داد یا سمجھوتا ؛ خلقی ھمدردی -

*f. of the house* : جس کو کسی مکان میں داخل ہونے اور مکان کو استعمال کرنے کا حق حاصل ہو -

*f. of his money* . خرچ کرنے میں فیاض ؛ کھلا ہوا ھاتھ ؛ بے تکلف خرچ کرنے والا ؛ فضول خرچ ؛ مصرف -

*f. port* : ایسی بندرگاہ جو تمام تجار کے لیے یکساں کھلی ہوی ہو جس میں سب داخل ہو سکیں سب کا مال تجارت آ سکے ) -

*f. pass* : ایسی اجازت یا داخلہ جو بلا قیمت ہو ؛ ایسی سند جو مفت دی جاے -

*f. quarters* : بلا معاوضہ مہمانداری ( کرنا )؛ بے کرایہ کے مکانات -

*f. -spoken* : جو شخص صاف صاف بات کہے ' اپنی راے کو پوشیدہ نہ رکھے ؛ صاف گو -

*f.-stone* : ایک قسم کا آڑو جس کی گٹھلی اُس کے پختہ ہو جانے کے بعد ڈھیلی پڑ جاتی ھے -

*freestone* : ریتیلا پتھر جو آسانی سے کاٹا جا سکے ' جس میں چونا یا ریت زیادہ ملی ہوئی ہو -

*f. school* : جس اسکول میں کوئی فیس نہ لی جاتی ہو اور بلا معاوضہ تعلیم دی جاتی ہو -

*f. step and gestures* : آزاد وضع اور چال -

*f. -thinker* : مذھبی عقائد میں مسلمات سے انکار کرنے والا ؛ معقولی؛ دھریہ ؛ جو شخص مذھب کے مسلمہ عقائد کو اُس صورت میں قبول نہ کرتا ہو جس صورت میں مذھبی رھنما پیش کرتے ھیں -

*f. -thinking* : آزادی رائے و خیال ( مذہبی معاملات میں ) -

*f. -thought* : آزاد رائے اور خیال ( مذہبی معاملات میں ) -

*f. to do* : کسی کام کے کرنے میں خود مختار -

*f. trade* : آزادانہ تجارت (جس پر در آمد روکنے یا ملکی صنعت کو دیگر ممالک کے مقابلہ سے محفوظ رکھنے کے لیے محصول نہ لگایا گیا ہو) ؛ اصول سیاسی جس کا مقصد آزادانہ تجارت ہو -

*f. -trader* : آزادانہ تجارت کا حامی -

*f. translation* : ترجمہ جو لفظ بہ لفظ نہ ہو بلکہ مترجم اپنے الفاظ میں مفہوم کو ادا کردے؛ آزاد ترجمہ -

*f. verse* : ایسے اشعار جو عروض و قواعد کی پابندیوں سے آزاد ہوں ؛ نظم معرا -

*f. wheel* : بائیسکل کا پہیہ جو بغیر پاؤں چلائے بھی گھومتا رہے یعنی جب پاؤں روک لیے جائیں تب بھی بائیسکل چلتی رہے ؛ فری ویل -

*f. -will* : آزاد قوت ارادی ؛ ہمارے کاموں اور اعمال کی رہنمائی کرنے والی قوت ارادی جو ضروریات و مصالح اور رکاوٹوں سے آزاد اور تقدیر سے بے پروا ہو ؛ اختیار -

*f. wind* : باد موافق -

*gallery is open free* : نمائش گاہ کا داخلہ مفت ہے -

*have* or *give a f. hand* : اپنے ارادے ( یا رائے ) کے مطابق اور اپنی قوت امتیازی سے کام کرنے کا حق رکھنا یا دینا -

*it is f. for* or *to him, to do so* : اُس کے لیے ایسا کرنا جائز و روا ہے ؛ اس کو اس کے کرنے کا اختیار ہے -

*made f. of the city* : ( جس کو ) حقوق شہریت دیے گئے -

*make* or *be f.* : کسی کو گستاخ یا بے تکلف بنا دینا یا خود بن جانا -

**freely**, *adv.* : آزادی سے؛ بے تکلفی سے؛ صفائی سے؛ بے تکان ؛ بلا رکاوٹ کے؛ بے روک ٹوک -

**Free**, *v. t.* : آزاد کرنا ؛ رہا کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ چھڑانا ؛ بچانا ؛ نجات دینا ( اکثر لفظ from کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ) پانا ؛ بچنا ؛ سلجھانا ؛ کھولنا -

*freedman* : وہ غلام جو آزاد کر دیا گیا ہو ( روما کی تاریخ ) -

**Freebooter**, *n.* : بحری ڈاکو ؛ بحری قزاق ؛ جو شخص سمندروں میں لوٹ مار کرتا ہو -

**freebooting**, *a* : بحری قزاقی یا ڈاکہ زنی -

**Freedom**, *n.* : (۱) شخصی آزادی؛ غلام نہ ہونا - (۲) شہری آزادگی؛ خود مختاری - (۳) استغنا ؛ آزادیٔ عمل؛ حق عمل؛ حق انتخاب - (۴) صاف گوئی ؛ صاف دلی - (۵) ضرورت سے زیادہ بے تکلفی ؛ بے ادبی - (۶) عمل کی آسانی اور سہولت - (۷) تخیل کی جرأت - (۸) ( طبعیات ) استعداد حرکت - (۹) ( عیب ؛ بار ؛ مضرت ؛ قرض سے ) مستثنیٰ یا بری ہونا - (۱۰) ایک حق جو کسی شہر یا ادارہ کو حاصل ہو - (۱۱) کسی کمپنی کی رکنیت یا کسی شہر کی شہریت کے حقوق میں شرکت ( جو اکثر نمایاں اشخاص کو بطور عزت افزائی پیش کئے جاتے ہیں ) - (۱۲) استعمال کرنے کا ( کسی چیز کو ) بے قید غیر مشروط حق -

*has the f. of the library* : کتب خانے کو بے روک ٹوک استعمال کرنے کا حق رکھتا ہے -

*take ff. with* : ( کسی سے ) بے حد بے تکلفی ( بے ادبی کا برتاؤ ) کرنا -

**Freemartin**, *n.* : گائے بیل وغیرہ کی ایسی قسم جس میں نر اور مادہ دونوں جنسیتوں کے آثار پائے جاتے ہیں ؛ ایسی گائے جس کا مادہ پن غیر مکمل ہو -

**Freesia** ( -z- ), *n.* : راس امید ( افریقہ ) کا ایک پودا جس میں سوسن کی قسم کا ایک پیازہ نما پھول نکلتا ہے -

**Freeze**, *v. i.* & *t.* ( froze, frozen ), & *n.* : (۱) منجمد ہونا ؛ جم کر برف ہوجانا ؛ سردی کی وجہ سے جم کر سخت ہو جانا ؛ بہت زیادہ سردی محسوس کرنا - (۳) خوف سے ٹھنڈا ہوجانا - (۴) ( کسی رقیق یا سیال چیز کو ) برف کے ذریعہ سے جما دینا - (۵) برف میں رکھ کر گوشت وغیرہ کو سڑنے اور خراب ہونے سے محفوظ رکھنا - (۶) احساسات کو ٹھنڈا کردینا ؛ بے حس کر دینا ؛ قوت کو مفلوج کر دینا - (۷) سردی پہنچا کر سخت یا کڑا کر دینا یا مار ڈالنا - (۸) ( بازاری ) برف ہو کر یا برف کی وجہ سے کسی چیز میں جم جانا یا چپک جانا -

*f. on to* : کسی شخص سے چپک جانا ؛ کسی شخص کے ہر وقت ساتھ ساتھ رہنا ؛ کسی پر اپنا اثر اور قبضہ جما لینا ؛ کسی کے سر ہو جانا -

*f.* one's *blood* : خون خشک کر دینا ؛ خوف زدہ کر دینا -

*f. to death* : برف باری کی وجہ سے مر جانا؛ سردی سے ہلاک ہو جانا -

*frozen out* : ( بازاری ) ( بذریعہ مقابلہ یا مقاطعہ ) صحبت یا کاروبار سے خارج کیا ہوا -

*freezing -mixture* : نمک؛ برف اور دوسرے کیمیاوی اجزا جن کو ملا کر رقیق اشیاء کو جمایا جاتا ہے -

*freezing -point* : سردی کا وہ درجہ جس پر رقیق چیزیں خصوصاً پانی جم جاتا ہے ؛ نقطۂ انجماد -

*it freezes* : برف جمتی ہے ( موسم اس قدر سرد ہے کہ پانی جم کر برف ہوجاتا ہے ) -

**Freezing**, *a.* : (۱) فعل کے معنوں میں؛ ( خصوصاً بطور مبالغہ ) بہت زیادہ سرد -

**freezingly**, *adv.* : بہت سرد مہری کے ساتھ -

**Freight**, *n.* & *v. t.* : (۱) مال و اسباب لے جانے کے لیے جہاز کا کرایہ - (۲) سامان کا بحری راستہ سے لے جانا ( امریکا میں خشکی کے راستے سے بھی لیجانے کو کہتے ہیں ) - (۳) اس کا کرایہ - (۴) جو مال اس طرح لے جایا جائے - (۵) بوجھ ؛ وزن (۶) جہاز میں مال و اسباب لادنا ؛ ( جہاز کو ) اسباب و مسافر لیجانے کے لیے کرایہ پر لینا یا دینا -

**Freightage**, *n.* : (۱) جہاز کا کرایہ یا مال و اسباب لیجانے کا خرچہ -

**Freighter**, *n.* : (۱) جو شخص اندرون ملک مال بھیجنے کے لیے کسی کے سپرد کرے - (۲) وہ شخص جس کا کاروبار یہ ہو کہ سامان ( عموماً مال تجارت ) کو وصول کرے اور آگے بھیج دے - (۳) جہاز کو کرایہ پر دینے والا یا لادنے والا - (۴) صرف مال و اسباب لیجانے والا جہاز -

**French**, *a.* & *n.* : (۱) اہل فرانس ؛ اہل فرانس اور ملک فرانس کے متعلق؛ فرانسیسی- (۲) جو شخص (یا چیز) وہ خصوصیات رکھتا ہو جو اہل فرانس سے منسوب کی جاتی ہیں - (۳) فرانسیسی زبان -

*F. bean* : فرانس کا لوبیا جس کی مختلف اقسام ہوتی ہیں اور جو مختلف صورتوں سے غذا میں استعمال ہوتا ہے -

*F. bread* : ایک خاص قسم کی روٹی -

*F. chalk* : ایک قسم کی کھریائی مٹی جس سے کپڑے پر نشان لگائے جاتے ہیں چکنائی کے دھبے دور کئے جاتے ہیں اور خشک جو چکنائی کی طرح بھی استعمال کی جاتی ہے -

*F. drain* : سوراخ دار پتھر اور اینٹوں سے جو نالیاں بنائی جاتی ہیں اور جو پانی کو خشک کرلیتی ہیں -

*F. grey* : سفید اور سیاہ ہاتھی دانت؛ ہندوستانی سرخ اور چینی نیلا رنگ ملا ہوا -

*F. horn* : دھات سے بنی ہوئی ایک منہ سے بجانے کی نفیری -

*F. letter.* : ربر کا ایک مانع حمل غلاف جو آلۂ تناسل پر چڑھا لیتے ہیں تا کہ نطفہ قرار نہ پاسکے -

*Frenchman* : جو شخص فرانس کا رہنے والا یا فرانسیسی نسل سے ہو -

*F.-polish* : ایک قسم کا روغن جو لکڑی پر کیا جاتا ہے؛ اس قسم کی پالش لگانا -

*F.-polisher* : اس قسم کا روغن لگانے والا -

*F.-roof* : ڈھلوان چھت جس کے دونوں طرف ڈھال ہوتے ہیں ایک کم ایک زیادہ -

*F. toast* : روٹی کے ٹکڑے جو انڈا اور شکر ملا کر تلے جاتے ہیں -

*F. window* : روغن کیا ہوا کواڑوں دار دروازہ جو دریچہ اور دروازہ دونوں کا کام دیتا ہے -

*f. woman* : فرانسیسی عورت -

*take F. leave* : بغیر اجازت اور اطلاع کے چلا جانا یا کوئی کام کرنا -

*the F.* : (جمع) ملت فرانسہ ؛ فرانسیسی قوم -

**frenchness**, *n.* : فرانسیسی پن -

**frenchy**, *a.* & *n.* : (۱) فرانسیسی خصائص رکھنے والا - (۲) فرانسیسی شخص (تحقیر بطور) -

**Frenchify**, *v. t.* : صورت ' سیرت یا طرز نشست و برخاست میں فرانسیسی بنا دینا -

**Frenchification**, *n.* : فرانسیسی بنانے کا طریقہ یا عمل -

**Frenchless**, *a.* : فرانسیسی زبان سے نا واقف -

**Frenum** : دیکھو Fraenum

**Frenzy**, *n.* & *v. t.* : (۱) انتشار دماغی ؛ عارضی دیوانگی ؛ خبط و جنوں کا دورہ (شاذ) - (۲) غصہ یا اضطراب کی ہذیانی حالت - (۳) وحشیانہ حماقت - (۴) (v.b.) (صرف p.p. میں مستعمل ہے) مشتعل کر دینا ؛ غضبناک کردینا ؛ شدید غصہ کی حالت پیدا کر دینا -

*frenzied rage* : دیوانے کا غصہ -

**Frequency**, *n.* : (۱) اکثر واقع ہونا : کثرت سے کسی واقعہ کا پیش آنا؛ تھوڑے تھوڑے وقفہ سے بارہا پیش آنا- (۲) (نبض) تیزی؛ سرعت- (۳) تعداد ارتعاش ؛ ایک معینہ وقت کے اندر تعداد تکرار موج ' آواز یا برقی لہر کا بلند وپست ارتعاش -

*high, low f.* :

**Frequent**, *a.* : (۱) جو قریب قریب (کم فاصلے پر) بہت سی تعداد میں پائے جائیں - (۲) کثیر ؛ بکثرت : متعدد - (۳) جو اکثر واقع ہو؛ عام ؛ جو متواتر واقع ہو- (۴) (نبض) تیز- (۵) عادی؛ ہمیشہ کا-

*a.f. caller* : اکثر آنے جانے والا شخص -

*it is a f. practice to* : (ایسا کرنے کا) بکثرت رواج ہے : (یہ بات) بار بار ہوا کرتی ہے -

**frequently**, *adv.* : اکثر ؛ بار بار -

**Frequent**, *v. t.* : اکثر یا عادتاً (کسی جگہ' کسی صحبت میں کسی مکان پر) جانا -

**frequentation**, *n.* : اکثر آنا جانا -

**frequenter**, *n.*: اکثر آنے جانے والا -

**Frequentative**, *a.* & *n.* : (صرف و نحو) بار بار کسی فعل وغیرہ کے سر زد ہونے کا اظہار کرنے والا یا کسی فعل کی شدت کو ظاہر کرنے والا -

**Fresco**, *n. (pl.- os,-oes)* & *v. t.* : (۱) قلم سے آبی رنگوں میں دیوار یا چھت پر استرکاری کے خشک ہونے سے پہلے تصویر کشی کا ایک طریقہ - (۲) اس طرح روغن کرنا یا رنگ آمیزی کرنا (دیوار تصویر یا مضمون وغیرہ پر) -

**Fresh**, *a.* & *n.* & *adv.* : (۱) جدید؛ نیا؛ تازہ- (۲) جو پہلے علم میں نہ آیا ہو ؛ جو پہلے نہ دیکھا گیا ہو ' نہ استعمال کیا گیا ہو- (۳) مزید ؛ دوسری یا دوسرا ؛ مختلف - (۴) جو چیز حال ہی میں تیار ہوئی ہو یا پہنچی ہو ' وصول ہوئی ہو ' کہیں سے آئی ہو- (۵) کچا ؛ نا تجربہ کار - (۶) جنس (کھانے کی شے) کو نمک یا مسالہ لگا کر یا دھواں دے کر یا ٹین میں بندکر کے سڑنے گلنے سے محفوظ نہ کیا گیا ہو بلکہ جو تازہ استعمال کے لئے ہو - (۷) (ہوا) آندھی پانی) صاف ؛ مصفا ؛ تسکین بخش : صحت بخش؛ ٹھنڈی؛ ٹھنڈا - (۸) جو باسی ' سڑا ہوا ' مزے سے اترا ہوا نہ ہو- (۹) (رنگ و روغن) صاف ؛ ستھرا ؛ بے عیب ؛ چمکدار - (۱۰) جو تھکا ہوا نہ ہو؛ چست و چالاک ؛ تندرست- (۱۱)(سوقیانہ) جو شخص شراب کے نشہ کی وجہ سے ہیجانی (اضطراری) حالت میں ہو- (۱۲) (امریکہ) بیباک؛ شوخ؛ گستاخ؛ پیش پیش - (۱۳) دن یا سال کا ابتدائی حصہ - (۱۴) دریا میں پانی کی تیز روانی ؛ سیلاب- (۱۵) = Freshly

*a f. wind* : ہوا جو ذرا تیز ہو -

*as f. as paint* : خوب تندرست؛ چست و چالاک -

*begin a f. chapter* : تازہ باب شروع کرنا ؛ نیا دور شروع کرنا؛ اپنے طرز عمل کو بدل دینا؛ اپنی حالت کی اصلاح کرنا -

*break f. ground* : نئے طریقہ سے کوئی نیا کام شروع کرنا ؛ نئی بحث پیدا کرنا ؛ ایسا کام شروع کرنا (یا ایسی بات) جو فرسودہ یا پرانی نہ ہو -

*f. butter* : بے نمک کا سادہ مکھن -

*f. complexion* : چہرے کا صاف رنگ (جس سے تندرستی یا جوانی ظاہر ہوتی ہے) -

*f. eggs* : انڈے جو پرانے اور گندے نہ ہوں -

*f. flowers* : تازہ پھول -

*f. herring, fruit, meat* : تازہ مچھلی ' پھل یا گوشت (جو نمک یا مسالہ لگا کر مثلاً بند ڈبے میں نہ رکھا گیا ہو) -

*freshman* : جو طالب علم یونیورسٹی کی پہلی جماعت میں داخل ہوا ہو ۔

*f. memories* : گذشتہ باتیں جو یاد ہوں ' جو اکثر یاد آتی ہوں ۔

*f. water* : میٹھا پانی ( جس میں نمک نہ ہو ' جو کھاری نہ ہو ) ۔

*f. water sailor* : دریاوں کا ( نہ کہ سمندر کا ) ملاح ۔

*in the f. of the morning* : علی‌الصباح ۔

*never felt fresher* : جسقدر اب تندرست اور چست ہے ' پہلے کبھی نہ تھا ۔

*of f. water* : دریا یا کوئیں کے پانی کی ( مچھلی وغیرہ ) نہ کہ سمندر کی ۔

**freshly**, *adv.* : ازسرنو ؛ در بارہ ؛ نئے سرے سے ۔

*freshly caught* : تازہ پکڑی ہوی ( مچھلی ) ۔

*freshly coined* : جدید ڈھالا ہوا سکہ ۔

*freshly run* : ( سامن مچھلی ) جو حال ہی میں سمندر سے پکڑ کر لائی گئی ہو ۔

**freshen**, *v. t. & i.* : تازہ دم ہو جانا یا کردینا ؛ تازہ ہونا یا کرنا ؛ چست ہوجانا ؛ تیز ہوجانا وغیرہ ۔

**freshness**, *n.* : تازگی ؛ صفائی ؛ چستی ؛ تندرستی ۔

**Fresher**, *n.* : ( جامعہ ' عامیانہ ) freshman دیکھو

**Freshet**, *n.* : (۱) دریا کے اوس پانی کی تیز رفتار جو سمندر میں گرتا ھے ۔ (۲) دریا کی طغیانی جو زیادہ بارش یا برت کے پہاڑوں پر پگھلنے سے پیدا ہوتی ھے ۔

**Freshly**, *adv.* : (۱) حال میں ؛ ازسر نو ؛ نئے سرے سے ( شاذ ) ۔ (۲) پوری قوت کے ساتھ ۔ (۳) شگفتہ صورت ( چہرہ ) کے ساتھ ؛ مہکتے ہوے ۔

**Fret**, *n. & v. t.* : (۱) منبت کاری جس میں خطوط مستقیم کو اس طرح ترکیب دیتے ہیں ( عموماً زاویہ قائمہ کے ساتھ ) کہ اُن سے آرایشی نقش و نگار بن جاتے ہیں ؛ اس قسم کی کاریگری کو Greek fret بھی کہتے ہیں ۔ (۲) بوقلموں ' رنگا رنگ بنانا ؛ ( عموماً چھت کو ) ابھرواں یا تراشے ہوئے کام سے آراستہ کرنا ۔

*f.- saw* : بہت پتلی آری جو ایک چوکھٹے میں لگی ہوتی ھے جس سے پتلی لکڑی کو کاٹ کر پھول بوٹے بنائے جاتے ہیں ۔

*f. work* : کٹاؤ کا کام ( لکڑی وغیرہ میں ) جس میں آرایشی نقوش بنائے جاتے ہیں ؛ لکڑی پر وہ کام جو پتلی آری سے کیا جاتا ھے ۔

**Fret**, *v. t. & i. & n.* : (۱) کاٹنا ؛ کترنا ؛ گھس ڈالنا ؛ کھا لینا ؛ چبانا ؛ گلا دینا یا دانتوں سے کتر کر اذیت پہنچانا ( جس طرح کپڑے کے کیڑے کپڑا کاٹ ڈالتے ہیں یا گھوڑے اپنا دھانہ چباتے ہیں یا زنگ گلا دیتا ھے یا کھا جاتا ھے یا رگڑ سے کوئی چیز گھس جاتی ھے یا جذبات اذیت پہنچاتے ہیں ) ۔ (۲) گھس کر یا کاٹ کر راستہ بنانا ۔ دق کرنا ؛ چھیڑنا ؛ غصہ دلانا ؛ تنگ کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ رنجیدہ کرنا ۔ (۳) اپنے کو رنج یا بے قناعتی سے پریشان کرنا ۔ (۵) ( دریا یا چشمہ کا ) بہنا ؛ اُس میں ہلکی ہلکی موجیں اٹھنا ؛ ( پانی کی سطح کا ) تہ وبالا ہونا ۔ (٦) جھنجھلاہٹ ؛ پریشانی ؛ جھگڑالوپن ۔

*f. and fume* : غصہ کی حالت میں بیچینی اور بیصبری کا اظہار کرنا ۔

*f. at* : کسی بات کے متعلق پریشان ہونا ۔

*f. away* : رنج میں گھلنا ۔

*f. out one's life* : اپنی زندگی کو رنج میں گھل گھل کر مٹا دینا ۔

*in a f., on the f.* : جھنجھلاھٹ یا پریشانی میں ۔

**fretful, fretty**, *aa.* : پریشان ؛ غصہ ور ؛ جھگڑالو ۔

**fretfully**, *adv.* : پریشانی کے ساتھ ؛ دق ہوکر ؛ رنجیدہ ہوکر ۔

**fretfulness**, *n.* : پریشانی ؛ رنجیدگی ؛ جھنجھلاھٹ ۔

**Fret**, *n.* : ( موسیقی ) تاروں والے ساز پر ( انگلیوں سے پردوں کے دبانے کے لئے ) کھونٹیوں کی قطار ۔

**fretted**, *a.* : جس ساز میں یہ قطار ہو ۔

**Freudian**, *a. & n.* : فروید یا اُس کے اصول تحلیل نفسیاتی (psycho analysis) کا معتقد یا پیرو ۔

**Friable**, *a.* : (۱) جو ( چیز ) آسانی سے توڑی مروڑی جاسکے ؛ اس طرح کچلی جاسکے کہ اُس کے اجزا باریک اور ریزہ ریزہ ہوجائیں ۔(۲) ریز ناک ؛ ایسی (چیز) جو وزن پڑنے سے پس جائے ؛ ریزہ ریزہ ہوجائے ۔

**friability; friableness**, *nn.* : پھسپھساپن ؛ خستگی ۔

**Friar**, *n.* : ایک مخصوص زاویہ کے عیسائی درویش ' راھب ' خصوصاً ان چارزاویوں کے راھب جو فرانسسکن ( Grey Ff. ) اگسٹائنس ( Austin Ff. ) ڈامنی نیکس ( Black Ff. ) اور کارمیلائٹس ( White Ff. ) کہلاتے ہیں ۔

*f.'s balsam* : روح لوبان ۔

**Friary**, *n.* : راھبوں کی خانقاہ ۔

**Fribble**, *v. i. & n.* : (۱) خفیف ' وبیہودہ حرکات کرنا ؛ خفیف الحرکات ہونا ؛ فضول حرکتیں کرنا ۔ (۲) خفیف الحرکات؛ سبک سر ؛ بیہودہ ؛ لغو ۔

**Fricandeau.** (-do) *n.* (*pl* -x. *pr.* -z) & *v. t.* : (۱) بھنے ہوے یا ابلے ہوے گوشت کا ایک ٹکڑا ' پارچہ خصوصاً بچھڑے کا گوشت جو ساس کے ساتھ کھایا جاتا ھے ۔ (۲) ایسے ٹکڑے یا پارچے تیار کرنا ۔

**Fricassee**, *n. & v. t.* : (۱) گوشت کے ٹکڑے جو بھون کر یا ابال کر ساس کے ساتھ کھاے جاتے ہیں ؛ خصوصاً پرندوں یا چھوٹے جانوروں کے ٹکڑے کا خلیہ ۔ (۲) کسی گوشت سے اس قسم کا کھانا تیار کرنا ۔

**Fricative** (-a-), *a. & n.* : وہ حرف صحیح جو منہ کے کم کھلے ہونے کی حالت میں سانس کے رگڑ سے پیدا ہو مثلاً f,th اور ch اسکا چستانی تلفظ )

**Friction**, *n.* : (۱) طبی مالش ؛ جسم کو مل کر گرمی پہنچانا ۔ (۲) دو جسموں کی رگڑ ؛ رگڑ ؛ اند راس ۔ (۳) (طبعیات) مزاحمت ( حرکت اضافی ) جو ایک جسم کے دوسرے جسم پر حرکت کرنے سے واقع ہوتی ھے ( پیدا ہوتی ھے ) ۔

*angle of f.* : وہ بڑے سے بڑا زاویہ جو ایک جسم کا دوسرے جسم پر بغیر پھسلے اور گرے بنا سکے ( وہ زاویہ جس پہ جسم قائم رھے )

*f.-ball* : مشین کے پہیوں میں جو گولیاں اس غرض سے ڈالی جاتی ہیں کہ رفتار میں مزاحمت اور رگڑ کم ہو -

*f.-clutch, f.-cone, f.-coupling, f.-disk, f.-gear (ing)*: وہ پرزے جو مشینوں میں رگڑ سے رفتار پیدا کرنے کے لیے لگائے جاتے ہیں -

**frictional**, *a.* : جو رگڑ سے پیدا ہو ( یا کیا جائے ) یا متحرک کیا جائے -

**frictionless**, *a.* : جس میں رگڑ یا رکاوٹ پیدا نہ ہوتی ہو -

**Friday**, *n.* : جمعہ ؛ آدینہ -

*Black F.* : بہت سے جمعے تاریخ میں ایسے گذرے ہیں جب سخت حادثات پیش آئے اسی لیے اُن کو سیاہ جمعہ کہا جاتا ہے -

*Good F.* : جمعہ جو ایسٹر سے پہلے آتا ہے جو حضرت عیسیٰ کے مصلوب ہونے کی یادگار ہے -

**Friend** (frend), *n.* & *v. t.* : (۱) دوست ؛ محب ؛ یار - (۲) وہ شخص جو دو شخصوں کی لڑائی ( duel ) میں کسی ایک کا ساتھی ( second ) ہو - (۳) (عرف عام میں) شناسا ؛ وہ اجنبی جو کبھی کہیں مل جائے یا جس کا کبھی کوئی تذکرہ آجائے ( اس معنی میں تعظیماً اور طنزاً بھی استعمال کیا جاتا ہے ) - (۴) ( جمع ) کسی شخص کے قریبی رشتہ دار : وہ لوگ جو کسی شخص کے متعلق کوئی ذمہ داری قبول کریں - (۵) ہم درد ؛ معاون ؛ مربی - (۶) کوئی چیز ، بات یا صفت جس سے مدد ملتی ہو یا کام نکلتا ہو - (۷) جو شخص دشمن نہ ہو یا جو اپنی جماعت یا اپنے فرقہ کا آدمی ہو - (۸) ( شاعری ) کسی کے ساتھ دوستی کرنا ؛ کسی کی مدد کرنا -

*a f. at court* : وہ دوست جس کے اثر یا کوشش سے دربار میں کار برآری کی جاسکے -

*be friends* : دوست ہونا ، بنانا ؛ دوستی کرنا -

*f. Dick, f. Jones* : ( جب کسی نام سے پہلے استعمال کیا جائے تو معمولی شناسائی کا اظہار ہوتا ہے ) -

*keep friends* : بہت سے دوست رکھنا ، ہونا -

*my learned f.* : قانون پیشہ لوگ ، وکلا وغیرہ عدالت میں ایک دوسرے کو مخاطب کرتے ہیں

*make ff.* : دوستی کرنا ؛ دوستانہ پیدا کرنا -

*my friend in the brown hat now left me* : وہ صاحب ( محض شناسا یا ایسا اجنبی جو کبھی کہیں مل گیا ہو ) جو بھوری ٹوپی پہنے ہوئے تھے اب مجھ سے جدا ہوگئے -

*my honourable f.* : میرے دوست ( ممبران پارلیمنٹ و کونسل اس طرح ایک دوسرے کا ذکر کرتے ہیں ) -

*my shyness was here my best f.* : یہاں میرا شرم و حجاب ہی میرے کام آیا -

**friendless**, *a.* : جس کا کوئی دوست نہ ہو ؛ بےیار و مددگار -

**friendlessness**, *n.* : بیچارگی ؛ بے یار و مددگار ہونے کی حالت -

**Friendly**, *a. n.* & *adv.* : (۱) دوست کی طرح برتاؤ کرنے والا یا ایسا برتاؤ کا کرنے پر آمادہ - (۲) دوستوں کی خصوصیت جس سے مہربانی اور لطف وکرم ظاہر ہو یا جو رحم دلی کی وجہ سے پیدا ہو ؛ دوستانہ - (۳) غیر مخالفانہ ؛ مہربانی اور محبت کے ساتھ - (۴) جو رجحان ( کسی طرف ) موافقت کے ساتھ ہو - (۵) پسندیدگی کے ساتھ ؛ کار آمد ؛ آمادگی کے ساتھ - (۶) جو ( اشیاء ) مناسب ، با موقع ہوں - (۷) ( جمع میں ) غیر مخالف نیٹو ( غیر مہذب قوم کا یا غیر یورپی شخص ) -

*a f. nation.* : وہ قوم جس سے دوستانہ تعلقات ہوں -

*f. action at law* : دوستانہ قانونی کارروائی جو محض کسی قانونی نکتہ کو عدالت میں حل کرانے کے لیے کی گئی ہو اور جس کا سبب ذاتی مخالفت نہ ہو -

*f. lead* among London poor : کوئی جلسہ یا تقریب جس کی غرض لندن کے غربا اور مفلوک الحال لوگوں کے لیے چندہ کرنا ہو -

*f. match* : کسی کھیل میں مقابلہ جو محض دوستانہ ہار جیت کے لیے کیا جائے اور کسی انعام کی خاطر نہ ہو ؛ دوستانہ مقابلہ -

*F. Society* : ایسی انجمن جس کی غرض یہ ہو کہ اس کے ارکان مصیبت ، بیماری یا ضعیف العمری کے لیے ایک دوسرے کا بیمہ کر لیں ؛ انجمن امداد باہمی -

**friendliness**, *n.* : موافقت ؛ ہم دردی ؛ مہربانی ؛ لطف و کرم -

**friendlily**, *adv.* : دوستانہ طور پر -

**Friendship**, *n.* : دوستی ؛ یگانگت ؛ موالات ؛ دوستانہ تعلقات ؛ دوستانہ رجحانات طبع جو ظاہر کئے جائیں یا محسوس کئے جائیں -

**Frieze**, *n.* : موٹا کھردرا اونی کپڑا جس کے صرف ایک ہی طرف رواں ہو -

**Frieze**, *n.* : (۱) ( تعمیرات ) ستون کے اوپر کا ایک ٹکڑا جو وسطی کڑی اور اندر کی کنگنی ( نگر ) کے درمیان ہوتا ہے - (۲) اس ٹکڑے میں ایک چوڑی پٹی جس میں سنگ تراشی کا کام کیا گیا ہو - (۳) آرایشی پٹی جو کسی مقام پر بنائی گئی ہو - (۴) کگری -

**Frigate** (-at), *n.* : (۱) ( تاریخ ) جنگی جہاز جو بلحاظ جسم اور وزن اور بلحاظ سامان جنگ جنگی بیڑہ کے جہازوں سے دوسرے نمبر پر ہوں اور جن پر ۶۰ سے ۶۸ تک توپیں لگی ہوں - (۲) ( جدید اصطلاح ) عام جنگی جہاز -

*f.-bird* : گرم ملکوں کا ایک بڑا اور تیز پرواز پرندہ -

**Fright** (-it), *n.* & *v. t.* : وہ خوف جو دفعتاً پیدا ہو ؛ دہشت ؛ ہول ؛ ڈر ؛ بیم ؛ ہراس ؛ گھبراہٹ - (۲) بھیانک اور خوفناک صورت والا آدمی - (۳) ( شاعری ) ڈرانا ، خوف زدہ کردینا -

**Frighten**, *v. t.* : خوف زدہ کردینا ؛ ڈرانا ؛ خائف کردینا -

*f. away,* or *out of place* : ڈرا کر کسی جگہ یا مکان سے بھگا دینا -

*f. into doing* : خوف دلا کر ، دھمکا کر ( کوئی کام ) کرالینا -

*f. into submission* : دھمکا کر مطیع کر لینا ؛ اتنا دھمکانا کہ مطیع ہوجائے ( اطاعت کرلے ، مان جائے ) -

*f. out of wits* : خوف زدہ کرکے خارج از حواس کر دینا ؛ اس قدر ڈرانا کہ بد حواس ہوجائے -

*frightened at* : ( کسی چیز سے ) خوف زدہ -

*frightened of* : ( کسی چیز یا شخص سے ) خوف زدہ ( عموماً عادتاً )

**Frightful**, *a*.: (۱) ڈرا دینے والی (چیز) (متروک) - (۲) خوفناک ؛ درد ناک ؛ ھولناک ؛ خطر ناک ؛ وحشت انگیز مھیب؛ تکلیف دہ - (۳) نفرت انگیز ؛ کریہ ؛ کریہ المنظر؛ بھیانک - (۴) (بازاری) بہت بڑا ؛ پریشان کن ؛ بد حواس کر دینے والا -

**frightfully**, *adv*.: (اصطلاحاً) بہت ؛ بے حد ؛ حد درجہ -

**frightfulness**, *n*.: دھشت انگیزی؛ خوف ناکی ؛ (اصطلاحاً) غیر فوجی آبادی کو (شدت اور سخت گیری سے) خونزدہ کرنے کا طریقہ جو بعض اوقات فوجی حکام اختیار کرتے ھیں -

**Frigid**, (-j-) *a*.: (۱) سرد خصوصاً (آب و ھوا) - (۲) سرد مہر؛ بارد المزاج ؛ رسمی ؛ ظاھر دار ؛ تصنع کا برتاو کرنے والا - (۳) اُداس کرنےوالا ؛ اُداس ؛ ملول ؛ افسردہ؛ پژمردہ کرنے والا - (۴) سست ؛ روکھا پھیکا؛ مردہ طبیعت -

*f. zone*: منطقہ باردہ ؛ زمین کا وہ سرد حصہ جو قطب شمالی یا جنوبی کے دائرے میں واقع ھے -

**frigidly**, *adv*.: سرد مہری ' افسردگی ' ظاھر داری سے ؛ روکھے پھیکے پن سے -

**frigidness, frigidity**, *nn*.: سرد مہری؛افسردگی؛ظاھر داری -

**Frill**, *n*.: (۱) جھالر؛ سنجاف؛ چنٹ (کپڑے کی)- (۲) کاغذکی جھالر جوگوشت کے بھنے ھوے ٹکڑوں پر بطور آرائش لگا دیتے ھیں-(۳) وہ قدرتی جھالر جو پرندوں جانوروں یا پودوں کے پروں بالوں یا پتوں پر ھوتی ھے - (۴) (جمع) بناوٹی خود نمائی یا ظاھر داری- (۵) (جانوروں کی) آنتوں کی جھلی ؛ انتڑیوں کی تھیلی - (۶) (فوٹو گرافی) پلیٹ کے کنارے پر جیلیٹین کی جھلی جو کسی طرف سمٹ گئی ھو -

*he puts on ff*: خود نمائی کی مصنوعی باتیں کرتا ھے ؛ بڑا دم مارتا ھے -

**frilled**, *a*.: جھالر لگا ھوا ؛ جھالر دار -

**frillery**. *n*.: جھالروں کا مجموعہ ؛ جھالروں کی ترتیب -

**frilling**, *n*.: جھالر لگانا ' ٹانکنا ؛ جھالر -

**Frillies**, *n*.: (جمع)جھالر لگے ھوے اندر پھننے کے زنانے کپڑے -

**Fringe**,(-j-) *n* & *v.t.*: (۱) پلہ ؛ کرن؛ حاشیہ؛ جھالر ؛ کور؛ وہ آرایشی کرن یا جھالر جو کپڑے پر لٹکتے ھوے ' بٹے ھوے یاکھلے ھوے ڈوروں کی لگائی جاتی ھے (بنائی جاتی ھے) (۲) سر کے سامنے کے کٹے ھوے بال جو پیشانی پر پڑے رھتے ھیں - (۳) جانوروں یا پودوں میں بالوں یا پتوں کی قدرتی جھالر - (۴) جھالر لگانا ؛ کرن ٹانکنا ؛ جھالر کا کام دینا -

*Newgate. f.*: داڑھی جو منڈی ھوئی ٹھوڑی کے نیچے رکھی جاے -

**fringing**, *n*.: وہ چیز جس کی جھالر بنا کر لگائی جاتی ھے ؛ جھالر لگانا -

**fringeless**, *a*.: بغیر جھالر کا -

**fringy**, *a*.: کسی قدر جھالر دار؛ ایسا کہ جھالر دار ھونے کا گمان گذرے -

**Frippery**, *n*.: (۱) ٹھاٹھہ ؛ ٹیپ ٹاپ ؛ آرایش ؛ سجاوٹ ؛ لباس کپڑوں کی غیر ضروری آرایش ؛ سامان زینت ؛ بناو ؛ سنوار ؛ بھدا بھونڈا لباس اور آرایش ؛ بیڈھنگے پن سے اپنے لباس کی نمود و نمایش - (۲) طرز تحریر اور انشا پردازی میں خالی لفاظی - (۳) چھوٹی چھوٹی ' کم قیمت ' محض آرایشی بیکار چیزیں -

**Frisco**, *n*.: (امریکہ کی بازاری زبان میں) شہر سین فرانسس کو -

**Frisette**, (-z-) *n*.: (۱) مصنوعی گھونگر والے بالوں کا پیشانی پر ایک گچھا - (۲) کاکل ؛ بلدار بالوں کی ایک لٹ -

**Friseur** (frezer), *n*.: حجام؛ موتراش ؛ بال بنانے والا -

**Frisian**(-z-), *a*. & *n*.: ملک فریسلینڈ کا (باشندہ یا وھاں کی زبان) -

**Frisk**, *v. i.* & *n*.: اُچھلتے کودتے چلنا ؛ کودتے پھاندتے جانا ؛ شوخی کرتے ھوے قدم اٹھانا ؛ رقصاں و مسرور پھرنا -

**friskily**, *adv*.: کھیلتے کودتے -

**friskiness**, *n*.: شوخی ؛ کھلاڑ پن ؛ کود پھاند -

**frisky**, *a*.: شوخ ؛ کھلاڑی ؛ کودنے پھاندنے والا؛ خوشی کی حالت میں دوڑنے بھاگنے والا -

**Frisket**, *n*.: (طباعت) پتلا لوھے کا چوکھٹا جس میں اوپر سے نیچے تک فیتے لگے ھوتے ھیں تا کہ چھپائی کے وقت کاغذ کو سیدھا رکھا جا سکے -

**Frit**, *n*. & *v. t.*: (۱) ریت اور دھات کا مرکب جس سے شیشہ بنایا جاتا ھے - (۲) تیز آبی مسالہ جس سے نرم اور چکنی چینی بنائی جاتی ھے - (۳) پگھلا کر شیشہ بنانے کا مرکب تیار کرنا' اس کو کسی قدر پھونکنا اور پگھلانا -

**Frit-fly**. *n*.: ایک چھوٹی مکھی جو گیہوں کو برباد کرتی ھے -

**Frith**: دیکھو firth -

**Fritillary**, *n*.: (۱) سوسن کے پودے کی شکل کا ایک پودا ؛ خصوصاً وہ جس کو snake's head کہتے ھیں - (۲) تیتریوں کی ایک قسم -

**Fritter**, *n*.: پھینٹا ھوا دودھ اور انڈا (یا دوسرے اشیا کا آمیختہ) جس کو تلا جاتا ھے اور جس میں اکثر پھلوں کے ٹکڑے وغیرہ ڈالے جاتے ھیں مثلاً apple fritter -

**Fritter**, *v. t.*: (۱) چورا کرنا ؛ قیمہ کرنا؛ بہت چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا - (۲) (روپیہ ' وقت ' قوت کو) ضایع کرنا (چورا چورا کر کے پھینک دینا)- (۳) (مختلف کاموں میں روپیہ وقت یا قوت کو) ضایع کرنا (کسی کام کی تکمیل نہ کرنا اور ھر کام تھوڑا تھوڑا کر کے چھوڑ دینا) -

**Fritz**, *n*.: جرمنوں کا عرف عام ؛ کسی جرمن کا عرف -

**Frivol**, *v.i.* & *t.*: (۱) ھرزہ کار ھونا ؛ نکما ھونا - (۲) فضول بات کرنا ؛ بےکار گفتگو کرنا - (۳) روپیہ یا وقت کو احمقانہ طور پر ضائع کرنا -

**Frivolous**, *a*.: سبک ؛ سبک سر ؛ ھرزہ سر ؛ بیہودہ ؛ نکما ؛ نکمی باتیں یا بے نتیجہ حرکتیں کرنے والا ؛ غیر سنجیدہ ؛ نادان -

**frivolity, frivolousness**, *nn*.: سبکی ؛ ھرزہ سرائی ؛ بیہودگی ؛ نکما پن -

**frivolously**, *adv*.: بیہودگی کے ساتھہ ؛ سبک سری سے -

**Friz(z)**, *v. t.* & *n*.: (۱) گھونگر بنانا ؛ موڑنا ' بل دینا ' چھوٹے چھوٹے گھنگرو ڈالنا (بالوں میں) - (۲) جھانویں سے یا چھری سے یا چاقو سے چھیل کر صاف کرنا (چمڑے وغیرہ کو)- (۳) بل دی ھوئی حالت ؛ پیچ و خم - (۴) گھونگروں کی قطار؛ زلف ؛ گیسو ؛ کاکل کی لٹیں -

**frizzy**, *a*.: گھونگر یالے ؛ بل دار -

**Frizz**, *v. i.*: کسی چیز کے تلنے یا بھوننے میں جو آواز نکلتی

ھے ؛ چھنا کا ؛ چھن من ؛ چھنچھناھٹ -

**Frizzle,** *v. t. & i. & n.*: (۱) بال کو چھوٹے چھوٹے بل دے کر گھونگریالے بنانا - (۲) گھونگر والے بال -

**frizzly,** *a.*: گھونگر والے ؛ بل دار -

**Frizzle,** *v. i. & t.*: کسی چیز کو بھوننا یا تلنا یا آگ پر سینکنا ؛ اس طرح کہ اُس میں سے چٹخنے یا چھن چھنانے کی آواز نکلے -

**Fro,** *adv.*: اُدھر کو ؛ پرے ؛ وھاں ؛ (صرف ذیل کے فقرہ میں مستعمل ھے) -

*to and f.*: آگے پیچھے ؛ پیش و پس ؛ یہاں سے وھاں ؛ دو مقامات کے درمیان (حرکت کرنا) -

**Frock,** *n. & v. t.*: (۱) راھب کا لمبا چغہ جس کی آستینیں تھیلی ھوتی ھیں - (۲) (استعارہ) راھبانہ و درویشانہ سیرت - (۳) کسی کو راھب کا عہدہ تفویض کرنا - (۴) ملاح کا اونی کرتا یا تفتان - (۵) بچوں کے اوپر اور نیچے کے جسم کا لباس جو عموماً گھر میں پہنا جاتا ھے - (۶) فراک ؛ (جدید وضع کا) عورتوں کا لباس -

*f.-coat*: مردوں کا لمبا کوٹ جو سامنے سے کٹا ھوا نہیں ھوتا ؛ اسی قسم کا فوجی کوٹ -

*smock-f.*: کھیتوں میں کام کرنے والے مرد و زن کا لمبا کرتا جس کا اوپر کا حصہ چست ھوتا ھے -

**Frog,** *n.*: (۱) مینڈک ؛ غوک - (۲) تحقیراً فرانسیسی (جو مینڈک کا گوشت کھاتے ھیں) -

*f.-eater.*: فرانسیسی -

*f.-fish*: angler ایک قسم کی مچھلی (خصوصاً وہ جس کو کہتے ھیں) -

*f. in the throat*: گلو گرفتگی ؛ حلق کی ایک بیماری کا نام -

*f.,f.'s,-march*: قیدی کو اس طرح لے جانا کہ چار آدمی اُس کو ھاتھ پاؤں پکڑ کر اٹھائے ھوئے ھوں اور اُس کا منہ زمین کی طرف ھو -

*f.-spawn*: مینڈکوں کے انڈے بچے ؛ دریا اور تالابوں کی ایک سبزی کا نام ؛ کائی ؛ صوت البحر جو پانی کی سطح پر تیرتی رھتی ھے ؛ اُشنہ -

**froggy,** *n.*: (۱) فرانسیسی (کو عوام ان کی مینڈک کھانے کی عادت کی وجہ سے بولتے ھیں) - (۲) مینڈک (کو ھنسی مذاق میں یا بچے بولتے ھیں) -

**froggy,** *a.*: جس میں بہت سے مینڈک ھوں ؛ مثل مینڈک کے -

**Frog,** *n.*: گھوڑے کے سم کے بیچ میں ایک نرم لچکدار (سینگ جیسا) مادہ -

**Frog,** *n.*: (۱) ایک کڑی جو کمر کی پٹی میں ھوتی ھے اور جس میں تلوار یا کرچ وغیرہ لٹکاتے ھیں - (۲) فوجی کوٹ کا بٹن جس کی شکل دو کھچے کی سی ھوتی ھے ؛ اُس بٹن کا کاج -

**frogged,** *a.*: جس لباس میں اس قسم کا بٹن لگا ھوا ھو -

**Frog,** *n.*: لوھے کا نالی دار ٹکڑا جو ریل کی پٹری میں اُس جگہ لگا ھوتا ھے جہاں دو پٹریاں ایک دوسرے کو کاٹتی ھیں -

**Frolic,** *a. v. i. & n.*: (۱) (صفت کے معنوں میں متروک) مسرور ؛ شوخ ؛ خنداں ؛ بذلہ سنج ؛ کھلنڈرا ؛ کھلاڑی ؛ دل لگی باز ؛ چھیڑ چھاڑ کرنے والا - (۲) شرارتیں کرنا ؛ مسخرہ پن کرنا ؛ کودنا ؛ اچھلنا (۳) رنگ رلیاں ؛ خوش طبعی ؛ صحبت نشاط -

**frolicsome,** *a.*: کھلاڑی ؛ خوش طبع ؛ شوخ -

**frolicsomely,** *adv.*: شوخی سے ؛ خوش طبعی کے ساتھ ؛ دل لگی سے -

**frolicsomeness,** *n.*: خوش طبعی ؛ مسخرہ پن ؛ کھیل ؛ دل لگی بازی -

**From,** *prep.*: (حرف جار) سے ؛ از (جس شخص یا جگہ سے حرکت شروع ھو اُس کی طرف اشارہ کرتا ھے اور نقطۂ آغاز ؛ حد ؛ تعداد ؛ اندازہ اشیا یا مقامات کے فاصلے اور بُعد ؛ علحدگی جدائی ؛ محرومی ؛ تغیر حال ؛ امتیازات ؛ اندر باھر ؛ وقت ؛ مقام و محل ؛ بھیجنے ؛ پانے ؛ نمونہ ؛ مثال ؛ سبب ؛ باعث وغیرہ کی طرف بھی اشارہ کرتا ھے نیز حرف ربط کی حیثیت سے بھی استعمال کیا جاتا ھے) -

*am far f. saying*: (اس بات کے) کہنے سے بہت دور ھوں (یہ نہیں کہہ سکتا) -

*apart f. its moral aspect*: اس کے اخلاقی پہلو سے قطع نظر کرکے -

*appeal f. lower court*: مرافعہ بنا راضی نیصلہ عدالت ماتحت -

*comes f. the clouds*: بادلوں میں سے آتا ھے -

*cannot refrain f. laughing*: ھنسے بغیر نہیں رہ سکتا -

*died f. fatigue*: تکان سے مر گیا -

*dig gravel f. pit*: گڑھے میں سے کھود کر کنکر نکالنا -

*dissuade f. folly*: حماقت کرنے سے روکنا -

*does not know black f. white*: سیاہ کو سفید سے تمیز نہیں کرسکتا -

*draw conclusion f. premisses*: مقدمات صغریٰ و کبریٰ سے نتیجہ نکالنا -

*f. above.*: اوپر سے -

*f. a child*: بچپن سے -

*f. being attacked he became the aggressor*: پہلے اُس پر حملہ ھوتا تھا اب وہ حملہ کرنے لگا -

*f. day to day*: روز بروز -

*f. his looks you might suppose*: اس کی صورت سے تو تم سمجھو کہ -

*f. his point of view*: اس کے نقطۂ نظر سے -

*f. home*: وطن سے دور باھر -

*f. long ago, f. old*: بہت پرانے زمانے سے -

*f. out the bed*: بستر کے باھر سے

*f. second July*: دوسری جولائی سے -

*f. title to colophon*: کتاب کے سر ورق سے آخر تک -

*f. time o time*: وقتاً فوقتاً

*f. under his spectacles*: اپنی عینک کے نیچے سے (شیشوں

میں سے دیکھنے کے بجائے شیشوں کے نیچے سے ) -

*frocks f. Worth's* : ورتھ کی دوکان سے لائے ہوئے ( منگائے ہوئے کپڑے ) -

*gifts f. Providence* : انعامات الٰہی ؛ خدا کا عطیہ ؛ خدا کی دین -

*painted f. nature* : فطرت کے مطابق ( قدرتی منظر کے مطابق ) کھنچی ہوئی ( تصویر ) -

*quotations f. the father* : باپ ( کے بیانات ) سے اقتباسات ( حوالہ جات ) -

*raise penalty f. banishment to death* : جلاوطنی کے بجائے سزائے موت دینا -

*released him f. prison* : اُس کو قید خانے سے رہا کر دیا -

*repeated f. mouth to mouth* : ایک سے دوسرے کی زبان پر جاری ہوتا گیا -

*saw f. ten to twenty boats* : کشتیاں دیکھیں جن کی تعداد دس سے بیس تک تھی -

*saw it f. the poop* : روشندان میں سے دیکھا -

*suffering f. dementia* : جنون کی بیماری میں مبتلا -

*ten miles f. Rome* : روم سے دس میل -

*things not required f. me* : اشیاء جو مجھ سے مطلوب نہیں -

*took his sword f. him* : اُس سے اُس کی تلوار لےلی -

**Frond,** *n.* : (۱) ( نباتیات ) وہ ورق نما عضو جو بعض بغیر پھول کے پودوں اور گھانس میں شاخ اور پتوں کے جوڑ پر پیدا ہو جاتا ھے اور جو معمولی پودوں کے پتے سے مختلف ہوتا ھے - (۲) ( علم الحیوانات ) وہ پتے کا سا پھیلاؤ جو بعض جانوروں کے اعضا میں پیدا ہو جاتا ھے -

**frondage,** *n.* : درخت یا پودے کے اوراق نما عضو کا مجموعہ -

**frondose,** *a.* : اوراق سے ڈھکا ہوا -

**Fronde,** *n.* : (۱) وہ جماعت جس نے شاہ لوئی چہار دہم ( شاہ فرانس ) کی نا بالغی کے زمانے میں وزیر السلطنت مازیرین اور دربار کے خلاف بغاوت کی تھی - (۲) ( اصطلاحاً ) مخالف ؛ ناخوش ( سیاسی ) جماعت - (۳) تشدد آمیز سیاسی مخالفت -

**Front** (-u-), *n. & a. & v. i. & t.* : (۱) پیشانی ؛ ماتھا ؛ مستک - (۲) چہرہ - (۳) بالمقابل ؛ سامنے ؛ آگے - (۴) ( فوجی اصطلاح ) فوج کی سب سے آگے کی صف یا سب سے آگے کا حصہ ؛ محاذ جنگ ؛ واقعی یا فرضی دشمن کی طرف زمین کا کوئی حصہ ؛ وہ موقع جہاں واقعی جنگ ہو رہی ہو ؛ وہ رخ جس طرف صف بستہ فوج کا منہ ہوتا ھے - (۵) کسی عمارت کا سامنے کا رخ ؛ خصوصاً صدر دروازہ کا رخ ؛ روکار - (۶) آگے ؛ سامنے ؛ کسی چیز کا اگلا حصہ ( بخلاف پچھلے حصے کے ) - (۷) مصنوعی بالوں کی لٹ ؛ مصنوعی کاکل اور گھونگروں کی لڑیں جو عورتیں پیشانی پر لگاتی ہیں - (۸) مردوں کی قمیص کا وہ حصہ جو سینہ پر رہتا ھے نیز وہ حصہ جو قمیص میں سلا ہوا نہیں ہوتا بلکہ عموماً قمیص کے اوپر علحدہ لگالیا جاتا ھے - (۹) دیکھنا ؛ منہ پھیرنا ؛ مقابلہ پر کھڑا ہونا ؛ بالمقابل آنا - (۱۰) مقابلہ کرنا بھڑنا ؛ مخالفت کرنا ؛ سامنا کرنا - (۱۱) مکان کی روکار کا سڑک کے پہلو کی طرف ہونا ؛ روکار بنانا

*change f.* : رخ بدل لینا ؛ ( اصطلاحاً ) طرز عمل بدل دینا ؛ پلٹ جانا ؛ بدل جانا ؛ استدلال کا طریقہ بدل دینا -

*come to the f.* : نمایاں ہوجانا ؛ شہرت حاصل کرنا -

*f. bench* : وہ نشست جو پارلیمنٹ میں وزراء اور سابق وزراء کے لئے مخصوص ہوتی ھے -

*f. door* : صدر دروازہ -

*fronted with stone* : ( جس مکان کی ) روکار پتھر کی ہو -

*frontsman* : وہ فروشندہ جو دوکان کے سامنے سڑک کی پٹری پر بیٹھنے کے لئے مقرر ہو -

*f. to f.* : بالمقابل ؛ آمنے سامنے ؛ ایک دوسرے کے منہ کے سامنے ؛ رو برو -

*go to the f.* : فوج میں جاکر شریک جنگ ہونا ؛ محاذ جنگ پر جانا -

*have the f.* : بے حیائی سے جسارت کرنا -

*head and f.* : ( شاعری ) حصۂ خاص ( جسم کا ) -

*in f.* : نمایاں -

*in f. of* : آگے ؛ سامنے ؛ بالمقابل -

*present, show, a bold f.* : ( کسی کے مقابلہ میں ) جرات ظاہر کرنا ؛ چہرے سے استقلال ظاہر کرنا ؛ ڈھٹائی کے ساتھ سامنا کرنا -

*turn to the f.* : ( فوجی اصطلاح ) سامنے کے رخ پھر جانا ؛ پلٹ جانا ؛ گھوم جانا -

*two-pair f.* : مکان کی دوسری منزل کا کمرہ جو سامنے کے رخ پر ہو

*were beset f. and rear* : آگے پیچھے سے گھر گئے تھے ؛ آگے پیچھے سے حملہ ہوگیا تھا -

**frontward,** *a. & adv.*, **frontwards,** *adv.* : سامنے کی طرف یا سامنے -

**Frontage,** *n.* : (۱) وہ زمین جس کا ایک کنارہ کسی سڑک یا تالاب یا دریا وغیرہ سے ملا ہوا ہو - (۲) وہ زمین جو کسی عمارت کی روکار اور سڑک کے درمیان ہو - (۳) کسی عمارت کے اگلے رخ کا طول ؛ پھیلاؤ ؛ روکار - (۴) وہ زمین جس پر لشکر اترا ہوا ہو یا جس پر فوج تواعد کرتی ہو - (۵) کسی ایک طرف کا رخ ؛ منظر ؛ کھلا ہوا رخ -

**frontager,** *n.* : ایسی جائداد یا اراضی کا مالک جو کسی دوسری جائیداد وغیرہ سے متصل و ملحق ہو -

**Frontal,** *n.* : قربان گاہ کی روکار کا غلاف -

**Frontal,** *a.* : پیشانی کا ؛ سامنے کا ؛ سامنے کی طرف کا -

*f. attack* : سامنے کی طرف حملہ ( بخط مستقیم ) ؛ جو حملہ میمنہ ، میسرہ یا عقب میں نہ کیا جائے بلکہ سامنے کیا جائے -

*f. bone, artery* : پیشانی کی ہڈی ، شریان -

**Frontier,** *n.* : سرحد ؛ ڈانڈا ؛ سیوانا -

**Frontignac** ( - inyak ), *n.* : مشکی ( میٹھی ) شراب جو ایسے انگوروں سے بنائی جاتی ھے جن میں مشک کی خوشبو آتی ھے -

**Frontispiece** (-u-), *n.* : (۱) ( تعمیرات ) عمارت کی روکار ؛ پیش گاہ ؛ منقش صدر دروازہ ؛ دروازہ کے اوپر جو مثلث بنا ہوتا ھے ؛ (۲)

وہ با تصویر صفحہ جو کتاب کے (یا اُس کے کسی حصہ کے) سرورق کے مقابل ہوتا ھے - (۳) چہرہ (خصوصاً گھوڑے کا بازی) -

**Frontless** (-ii-), *a.*: (۱) (مکان) بغیر روکار کے - (۲) بے شرم؛ بے حیا (شاذ) -

**Frontlet**, *n.*: (۱) وہ پٹی جو پیشانی پر باندھی جاتی ھے؛ پیشانی بند - (۲) جانور کی پیشانی - (۲) وہ کپڑا جو قربان گاہ کے غلاف کے اوپر لٹکتا ہوتا ھے -

**Fronto-**, *pref.*: (سابقہ بمعنیء) پیشانی کا یا اس پر؛ آے کا مثلاً:

*f.-nasal*. پیشانی اور ناک کے متعلق -

**Fronton**, *n.*: وہ تعمیری مثلث جو صدر دروازہ کے اُوپر بنا ہوتا ھے -

**Frore**, *a.*: (شاعری) منجمد؛ سرد؛ برفانی -

**Frost**, *n.* & *v. t.*: (۱) برف؛ پالا- (۲) وہ حالت جب کہ پانی کا درجۂ حرارت نقطۂ انجماد سے بھی نیچے گر جائے؛ حالت انجماد - (۳) جمی ہوئی شبنم؛ جمے ہوئے بخارات- (۴) سرد مہری (اشخاص کی)؛ ایسا طرز عمل جس سے دوسرے شخص کے خیالات پر اوس پڑ جائے - (۵) (بازاری) نا کامی - (۶) پودوں وغیرہ کا برفباری سے جل جانا، نقصان پہنچ جانا، مر جانا - (۷) شیشہ یا دھات کی سطح کو کُھرا یا دانہ دار بنا دینا - (۸) بالوں کو سفید کر دینا - (۹) (گھوڑے کے نعل میں) کیلیں لگا کر ایسا کر دینا کہ وہ پھسل نہ سکیں -

*f.-bite*: ورم یا پھوڑا جو برفباری کے اثر سے جسم پر پیدا ہو جاتا ھے -

*f.-bitten*: جس کو یہ عارضہ ہو -

*f.-work*: شیشہ وغیرہ پر برف جمنے سے جو نقش و نگار پیدا ہو جاتے ہیں -

*hard, sharp, f.* سخت اور تیز برف (برفباری) -

*ten &c degrees of f.*: نقطۂ انجماد سے دس درجے نیچے -

*there is still f. on the ground* زمین پر ابھی تک برف جمی ہوئی ھے -

*windows covered with f.*: دریچے برف سے ڈھکے ہوئے ہیں-

**frostless**, *a.*: بغیر برف کے-

**frosting**, *n.*: برف کی طرح ڈھانک دینا؛ شکر کی تہ (کسی کھانے یا مٹھائی پر) جما دینا -

**Frosty**, *a.*: (۱) برف کی وجہ سے سرد؛ خنک - (۲) (شخص) سرد مہر؛ دوسروں کے ساتھہ ایسا (برتاؤ) کہ اُن کو گرم جوشی کی ہمت نہ ہو؛ روکھا؛ پھیکا؛ اُداس؛ جس کے احساسات میں گرمی نہ ہو، گرم جوشی نہ ہو - (۲) پالے یا برف سے ڈھکا ہوا؛ ایسی حالت یا صورت میں کہ ڈھکا ہوا معلوم ہوتا ہو-

**frostily**, *adv.*: سرد مہری کے ساتھہ؛ روکھے پن سے -

**frostiness**, *n.*: سرد مہری؛ ٹھنڈ؛ سردی؛ اُداسی -

**Froth**, *n.* & *v. i* & *t.*: (۱) جھاگ؛ کف؛ پھیس؛ میل (کسی سیال چیز کی سطح پر) - (۲) بکواس؛ بک بک؛ فضول باتیں؛ بظاہر شاندار لیکن مہمل تقریر - (۳) کف نکالنا، پھینکنا، جمع کرنا؛ لانا- (۴) (شراب میں) جھاگ پیدا کرنا -

**frothily**, *adv.*: کف لاتے ہوے؛ فضول گوئی کرتے ہوئے -

**frothiness**, *n.*: جھاگ دار ہونا -

**frothy**, *a.*: جھاگ دار؛ کفدار؛ (اصطلاحاً) خالی خولی -

**Frou-frou**, *n.*: سر سراھٹ؛ کھڑ کھڑاھٹ (خصوصاً لباس کی)؛ پھر پھراھٹ -

**Frow**(-ow), *n.*: ھالینڈ کی رھنے والی عورت -

**Froward**, *a.*: کج؛ ضدی؛ اڑیل؛ گمراہ؛ سرکش؛ متمرد -

**frowardly**, *adv.* ضد اور سرکشی کے ساتھ -

**frowardness**, *n.*: سرکشی؛ گمراھی؛ ضد -

**Frown**, *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) چین بجبیں ہونا؛ پیشانی پر شکن لانا؛ تیوری چڑھانا - (۲) (اشیاء کے لیے) تاریک پہلو دکھانا - (۳) (کسی بات یا واقعہ کے متعلق) نا پسندیدگی ظاہر کرنا - (۵) (بات کاٹنے والے یا قطع کرنے والے کو) گھور کر خاموش کردینا؛ روک دینا (تیوری چڑھا کر) - (۶) پیشانی کی شکن سے مقابلے اور گستاخی کا ارادہ ظاہر کرنا - (۷) کڑے تیور؛ چہرہ کی حالت جس سے غصہ سختی، ناراضگی، یا تفکر ظاہر ہو؛ چین جبیں -

**frowningly**, *adv.*: چیں بجبیں ہوکر -

**Frowst**, *n.* & *v. i.*: (۱) (کمرے کے اندر) امس یا بد بو دار گرمی؛ گھٹن (۲) ایسی گرمی میں ٹھہرنا؛ ایسی گرمی کو پسند کرنا -

**Frowzy**, *a.*: بد بو دار؛ بند؛ خراب؛ گندہ؛ میلا کچیلا -

**frowziness**, *n.*: میلا پن؛ بد بو؛ گندگی -

**Froze**,(n): دیکھو FREEZE

**Fructiferous**, *a.*: بار دار؛ بارور؛ پھل لانے والا؛ پھلنے والا -

**Fructification**, *n.*: (۱) (علم النباتات) ثمر بندی - (۲) پودے (اور خصوصاً چھوٹی گھانس وغیرہ) کے وہ حصے جو نسل بڑھاتے ہیں -

**Fructify**, *v. i.* & *t.*: (۱) پھلنا؛ بار آوار ہونا - (۲) پھلنے کے قابل بنانا؛ بار دار کرنا -

**Fructose**, *n.*: پھلوں کی شکر؛ وہ شکر جو پھلوں سے نکالی جاتی ھے -

**Fructuous**, *a.*: پھلوں سے لدا ہوا؛ پھل لانے والا؛ پھلنے والا -

**Frugal**(-oo-), *a.*: (۱) محتاط؛ کفایت شعار؛ جزرس (خصوصاً کھانے پینے اور اخراجات خانہ داری میں) - (۲) کمی کے ساتھہ استعمال کیا گیا یا دیا گیا - (۳) کم خرچ -

**frugality**, *n.*: کفایت شعاری

**frugally**, *adv.*: کفایت شعاری کے ساتھہ -

**Frugivorous**, *a.*: (جانور وغیرہ) پھل سے پیٹ بھرنے والا؛ میوہ خور -

**Fruit**, *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) پھل؛ تازہ میوہ (عموماً جمع میں)- (۲) ترکاریوں کے ملفوف بیج- (۳) نتیجہ عمل؛ منافع؛ نتیجہ؛ انجام؛ حاصل؛ (انجیل) اولاد - (۴) پھلنا؛ پھل لانا؛ پھل پیدا کرنا -

*feeds on f.*: پھل کھا کر پیٹ بھرتا ھے -

*f.-cake*,: مٹھائی جس میں پھل ڈالے جاتے ہیں -

*f. clipper*: تیز رفتار جہاز جو تازہ پھل لے جاتا ھے -

*f.-knife*: چاندی کی چھری جس پر زنگ نہیں لگتا (پھل تراشنے کے لیے) -

*f. of the body, womb*: جسم انسانی یا رحم کے پھل (انجیل)

کی اصطلاح میں ) اولاد -

*f.-piece* : پھلوں کی تصویر -

*f. salad* : مختلف پھل جن کو کاٹ کر ایک برتن میں ملا دیتے ہیں اور اکثر بالائی ملا کر کھاتے ہیں ؛ ( پھلوں کا ) صلاد ؛ صلاطہ -

*f.-sugar* : شکر جو پھلوں سے بنائی جاتی ھے -

*ff. of the earth* : نباتاتی پیداوار جو عموماً کھائی جاتی ھے -

*the ff of industry* : محنت و حرفت کے پھل ( منافع ) -

*f.-tree* : وہ درخت جو پھل حاصل کرنے کے لئے لگایا جاتا ھے -

**fruitage**, *n.* : پھل ( بحیثیت مجموعی ) -

**fruited**, *a.* : باردر ؛ پھل دار -

**Fruitarian**, *n.* : پھل کھانے والا ( بطور غذا ) -

**Fruiter**, *n.* : پھل لیجانے والا جہاز ؛ پھلنے والے درخت کی کاشت کرنے والا ؛ پھل پیدا کرنے والا

**Fruiterer**, *n.* : پھلوں کا سوداگر ؛ پھل بیچنے والا -

**Fruitful**, *a.* : (۱) ثمرور ؛ باردار ؛ میوہ دار ؛ زرخیز - (۲) پیدا کرنے والا ؛ بچے پیدا کرنے والا ؛ کثیر التولید ؛ بہت پیدا کرنے والا - (۳) مفید ؛ نافع ؛ پرمنفعت -

*a session f. in great measures* : بڑی حدتک نتیجہ خیز جلسہ یا اجتماع -

**fruitfulness**, *n.* : نتیجہ خیزی ؛ فائدہ مندی ؛ منفعت -

**fruitfully**, *adv.* : نفع کے ساتھ ؛ فائدہ مندی کے ساتھ -

**Fruition**, *n.* : جن چیزوں کی خواهش کی گئی هو اُن کو حاصل کرلینا اور اُن سے لطف اندوز هونا ؛ امیدوں اور توقعات کا پوار هونا ؛ حصول آرزو -

**Fruitless**, *a.* : بے ثمر ؛ بے نفع ؛ بیکار ؛ لاحاصل ؛ بے اثر ؛ خالی ؛ فضول -

**fruitlessly**, *a.* : بیکار -

**fruitlessness**, *n.* : بے اثری ؛ بے ثمری -

**Fruitlet**, *n.* : ( نباتیات ) نواچہ ؛ سنگ برچہ -

**Fruity**, *a.* : پھل کے متعلق ؛ پھل کا ؛ پھل کے مثل -

*f. wine* : وہ شراب جس میں انگور کا مزہ آئے -

**fruitiness**, *n.* : پھل کا مزا ؛ پھل کی لذت

**Frumenty, frumety**, *n.* : بغیر بھوسی کے گیہوں جو دردہ میں ابالے جاتے ہیں اور جن میں لونگ و شکر وغیرہ ملاکر کھاتے ہیں ؛ ایک قسم کی مٹھائی ؛ دلیا -

**Frump**, *n.* : پرانی وضع کی عورت بدقطع لباس پہنے هوئے -

**frumpish, frumpy**, *aa.* : پرانی وضع کا ؛ بدقطع -

**Frustrate**, *a.* : ٹوٹا هوا ؛ نا کام ؛ کالعدم کیا هوا وغیرہ -

**Frustrate**, *v. t.* : محروم کرنا ؛ روکنا ؛ توڑنا ؛ توڑ کرنا ؛ هرانا ؛ شکست دینا ؛ مایوس کرنا ؛ رائگاں کرنا ؛ نا کام کرنا ؛ بے اثرکرنا -

**frustration**, *n.* : محرومی ؛ شکست ؛ هار ؛ ناکامی ؛ رکاوٹ ؛ روک -

**Frustule**, *n.* : ایک نہایت باریک آبی پودے کا ( جو صرف خوردبین سے نظر آتا ھے ) خول -

**Frustum**, *n.* : مخروط ناقص -

**Frutescent**, *a.* : ( نباتیات ) جھاڑی کی خاصیت کا ؛ جھاڑی نما -

**Frutex**, *n.* : ( نباتیات ) جھاڑی ؛ جھاڑ ؛ چھوٹا درخت یا پودا -

**Fruticose**, *a.* : جھاڑی نما ( دھاتیں اور جمادات ) جو ظاهری شکل میں جھاڑی نما هوں -

**Fry**, *n.* : (۱) مچھلیوں کے بچے انڈوں سے نکلنے کے بعد ؛ نوجوان سامن مچھلی دو سال کی عمر میں - (۲) بعض دوسرے جانوروں کے بچے جو بڑی تعداد میں پیدا هوتے هیں ( مثلاً شہد کی مکھیاں اور مینڈک ) -

*small f.* : چھوٹے اور حقیر جاندار ؛ بچے وغیرہ -

**Fry**, *v. t. & i. & n.* : (۱) چربی میں تلنا - (۲) تلا هوا گوشت - (۳) جانوروں کے جسم کے اکثر حصے جو عموماً تل کر کھائے جاتے هیں -

*from frying-pan into fire* : کڑھائی سے نکل کر آگ میں ؛ ایک مصیبت ( مشکل ؛ بلا ) سے نکل کر بدتر مصیبت میں ( مبتلا هوجانا ) -

*frying-pan* : کڑھائی ؛ تلنے کا برتن -

*other fish to f.* : میرے در پیش دوسرا زیادہ اهم کام ھے -

**Fryer, Frier**, *n.* : مچھلی تلنے کا برتن -

**Fubsy**, *a.* : موٹا ؛ چوکھونٹا ؛ چو کور -

**Fuchsia** (fusha), *n.* : ایک جھاڑی نما پودا جس کے پھول نیچے کی طرف لٹکتے هیں -

**Fuchsine** (fook-), *n.* : ایک قسم کا نمک جس سے گہرا سرخ رنگ بنتا ھے -

**Fucus**, *n.* : سمندر کی ایک گھانس جس کے اوراق چپٹے اور چمڑے کی طرح هوتے هیں -

**Fuddle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) مست کرنا ؛ مخمور کرنا ؛ بد حواس کردینا ( شراب پلا کر ) - (۲) میخواری کا ایک دور ؛ نشہ ؛ انتشار حواس -

*on the f.* : میخواری کا ایک دور ؛ وہ حالت جبکہ مسلسل کوئی شخص پیتا رھے -

**Fudge**, *int. & n.* : واهیات ! ؛ لغویت ؛ بے معنی باتیں ؛ بکواس ؛ فضول گفتگو -

**Fudge**, *v. t. & i. & n.* : (۱) جوڑنا ؛ ملانا ؛ پیوند لگانا - (۲) کہانی جوڑنا ؛ قصہ گھڑنا ؛ اس قسم کی ترکیبیں اختیار کرنا -

*piece of fudging* : فریب کاری -

**Fuel**, *n. & v. t. & i.* : (۱) ایندھن ؛ آگ جلانے کا سامان ؛ جلانے کی لکڑی ؛ کوئلہ وغیرہ - (۲) جو چیز جذبات کو برانگیختہ اور مشتعل کرے - (۳) آگ کو ایندھن دینا ؛ بھڑکانا -

**Fug**, *n.* : کمرے میں امس ؛ گھٹن ؛ بند اور بدبودار هونا ؛ کونوں میں جمع شدہ جالے اور گرد -

**fuggy**, *a.* : بد بودار ؛ جالے اور گرد سے بھرا هوا

**Fugacious**, *a.* : (۱) عارضی ؛ فانی ؛ جلد گذرنے والا - (۲) کافور هو جانے والا ؛ نا معلوم طریقہ پر هوا هوجانے والا - (۳) جو مشکل سے قبضہ میں رکھا جاسکے ؛ پکڑا جاسکے یا روکا جاسکے -

**fugacity**, *n.* : عارضی پن وغیرہ -

**Fugal**, *a.* : کثیرالصوتانہ ( نغمہ نگاری ) -

**fugally**, *adv.* : بتعلق فعل مذکورہ بالا معنوں میں -

**-Fuge** : (لاحقہ) بھگا دینا ؛ بھاگنے پر مجبور کردینا ( یہ مفہوم مختلف مرکبات میں استعمال هوا ھے مثلاً febrifuge, vermifuge وغیرہ ) -

**Fugitive,** *a.* & *n.* : (۱) مفرور گریز پا ؛ نا پائیدار ؛ بھاگتا ہوا ؛ اڑتا ہوا ؛ دواں ؛ پراں ؛ عارضی - (۲) جلد پژمردہ ہو جانے والا ؛ جس کا رنگ جلد اڑ جائے - (۳) (ادبیات) وقتی اور عارضی دل چسپی کی چیز ؛ یک روزہ ؛ چند روزہ ؛ سریع الزوال - (۴) جو شخص یا جانور فرار ہو جائے (خطرہ کی وجہ سے یا دشمن سے یا قانون یا اپنے مالک کے پاس سے) . (۵) تارک الوطن ؛ پناہ گیر -

**Fugleman**, *n.* (pl. -men) : (۱) وہ سپاہی جو پلٹن کے سامنے کھڑا ہوکر خود قواعد کرکے سپاہیوں کو قواعد کرنا بتائے- (۲) منتظم ؛ لیڈر ؛ رہنما ؛ نمایندہ

**Fugue,** *n* . & *v. i.* & *t.* نغمہ نگاری (کثیرالصوت) کی ایک قسم-

**-ful,** *suf.* : (اصل میں fullتھا) (۱) جب مفہوم بھرا ہوا مملو (full of )ہو مثلاً:

*beautiful* : خوبصورتی سے مملو ؛ خوبصورت ؛ حسین -

(۲) جب خصوصیات اور خاصیت کی طرف اشارہ ہو مثلاً :

*direful* : خطرناک ؛ خوفناک -

(۳) جب مقدار یا تعداد کی طرف اشارہ کیا جائے مثلاً :

*cupsful*: پیالہ بھر -

*handful* : مٹھی بھر ؛ قلیل -

**Fulcrum,** *n.* (pl. *-ra*) : (۱) نصاب ؛ ٹیک ؛ چوٹی - (۲) (مشینوں کے متعلق) وہ نوک جس پر کمانی رکھی جاتی ہے ' جس پر وہ گھومتی ہے یا جو اس کو سنبھالتی ہے - (۳) وہ ذریعہ جس سے اثر ڈالا جائے - (۴) (نباتیات عموماً جمع) درخت یا پودے کے لاحقات مثلاً ورقہ ' کونپل وغیرہ -

**Fulfil**, *v. t.* : (۱)تکمیل کرنا ؛ پورا کرنا (پیشین گوئی یا وعدہ یا خواہش کو) - (۲) قبول کرنا (دعاکو) - (۳) تعمیل کرنا (قانون کے حکم کی) - (۴) پابندی کرنا (شرائط کی) - (۵) ختم کرنا ' مکمل کرنا (زمانہ کو یا کام کو) -

**fulfilment**, *n.* : تکمیل ؛ تعمیل ؛ قبولیت ؛ پابندی -

**Fulgent,** *a.* : (شعر و فصاحت و بلاغت) براں ؛ تاباں ؛ چمکدار؛ جھلکتا ہوا -

**Fulgurite,** *n.* : (۱) (علم طبقات الارض) چٹانی مادہ جو بجلی سے پگھل گیا ہو ریتیلی زمین میں بجلی کے گرنے سے جونلکی کی طرح راستہ بن گیا ہو - (۲) ایک قسم کا آتشگیر مادہ -

**Fulham,** *n.* : (تاریخ) وہ پانسہ جس کے اندر کوئی دھات بھر کر اس کو ایک طرف سے بھاری کر دیتے ہیں تاکہ جب پھینکا جائے تو اسی رخ گرے جدھر بھاری ہو ؛ پانسہ میں دھوکہ بازی کی ایک مشہور ترکیب -

**Fulham palace,** *n.* : لندن کے بشپ کی سرکاری قیام گاہ (لندن میں) -

**Fuliginous,** *a.* : (۱) جس میں دھواں بھرا ہو؛ جو دھوئیں سے کالا ہوگیا ہو (مکان یا کمرہ) -

**Full,** *a. v. t.* & *adv.* : (۱) پورا بھرا ہوا ؛ بقدر انتہائی گنجائش بھرا ہوا ؛ ملبب -(۲)پرکرنا ؛ جمع کرنا - (۳) (*adv.*) (خصوصاً شاعری میں) بہت -

*a f. meal* : پیٹ بھر کھانا -

*a. f. puls* : تیز نبض -

*a.f.* : *stomach* : پر شکم (اب انسان کے متعلق مستعمل نہیں )-

*at f. length* : زمین پر دراز -

*can not tell you the f. of it, in f.* : وہ بات تم سے تمام و کمال نہیں کہہ سکتا -

*f. age* : سن بلوغ -

*f. back* : فٹ بال کے کھیل میں ایک کھلاڑی جو دوسرے کھلاڑیوں کے پیچھے کھیلتا ہے-

*f. blood* : (۱) (بھائی بہن) ایک ہی والدین کے - (۲) غیر مخلوط نسل کا —

*f. -blooded* : (۱) لفظ مذکورہ بالا معنوں میں (نیز مجاز)- (۲) قوی؛ تنو مند؛ توانا ؛ پر جوش؛ جذبیلا -

*f. blown* : پورا کھلا ہوا ؛ پوری طرح شگفتہ -

*f. blown dignity*: بڑھی چڑھی شان و شوکت ؛ تمکنت -

*f. bottomed* : (بالوں کی ٹوپی یا سر پر لگانے کے مصنوعی بال) پیچھے سے (پشت گردن کی جانب) دراز-

*f. brother, sister*: سگابھائی؛ سگی بہن -

*f. daylight* دن کی پوری روشنی ؛ دن چڑھے -

*f. dress*: وہ لباس جو خاص تقریبوں میں پہنا جاتا ہے -

*f. - dress rehearsal*: کسی تھیٹر یا دوسرے جلوس یا تقریب وغیرہ کے مراسم کو امتحاناً وقت سے پہلے انجام دینا جس میں وہی لباس وغیرہ پہنا جاتا ہے جو اصل تقریب یا تماشہ کے وقت پہنا جانے والا ہو -

*f. -dress debate* پارلیمنٹ یا کونسل وغیرہ میں وہ مباحثہ جس کا تعین پہلے سے کیا جا چکا ہو (جو محض اتفاقیہ طور پر شروع نہ ہوگیا ہو ) -

*f. face* : پورا چہرہ جو دیکھنے والے کے بالکل سامنے ہو -

*f. fain*: (شاعری) پوری خوشی سے ؛ بکمال مسرت؛ بکمال رضامندی -

*f. gallop, speed* : پوری دلکی رفتار -

*f. grown* : پختہ ؛ کامل ؛ پکا ہوا -

*f. -hearted* : گہرے محسوسات سے متحرک ؛ سر گرم . پر شوق ؛ با ہمت -

*f. length portrait* : قد آدم تصویر: پورے جسم کی تصویر -

*f. membership* : رکنیت کامل (مع تمام حقوق رکنیت کے) -

*f.- mouthed*: (۱) (مویشی) جن کے پورے دانت ہوں؛ (کتے) جو بہت بلند آواز سے بھونکتے ہوے - (۲) (خطاب و تقریر ) جو گونجنے والی آواز اور زور شور سے کی جائے -

*f. moon* : پورا چاند ؛ بدر کامل -

*f. of himself, of his subject* : اپنے یا اپنے موضوع کے لیے خیالات میں اس قدر محو کہ سوائے اس کے کوئی دوسری بات ہی نہ کرتا ہو -

*f. of vitality* : قوت و توانائی رکھنے والا -

*f. of years and honours* : عمر اور عزت دونوں سے بھر پور (عمر بھی طویل پائی اور اعزاز بھی بہت حاصل کیا ) -

*f. pay* : پوری تنخواہ -

*f. point* or *stop* : وقفہ کامل ؛ نقطۂ کامل؛ وقف لازم؛ (تحریر و عبارت میں) وقف کی علامت -

*f. six miles* : پورے چھ میل -

*f. summer* : گرمی کے موسم کا عروج ؛ وسط گرما -

*f. swing* : پوری قوت ؛ پوری سرگرمی ؛ زور و شور -

*f. -timer* : وہ بچہ جو اسکول کے پورے وقت میں حاضر رہے ( بخلاف half timer ) -

*f. to overflowing* : اتنا بھرا ہوا کہ چھلک جاے -

*f. to the brim* : کناروں تک بھرا ہوا -

*give f. details* : پوری تفصیلات پیش کرو -

*he is very f. on this point* : اس مسئلہ پر اس نے بہت وسعت و جامعیت سے بحث کی ھے -

*hit him f. on the nose* : ٹھیک اس کی ناک پر مارا -

*in a f. house* : بھرے مکان ( یا جلسہ ) میں، جس کے اراکین کی بڑی تعداد موجود ہو -

*know it f. well* : اچھی طرح، بخوبی، پوری طرح جانتا ہوں -

*make f.* : ( لباس کو ) فراخ اور پھیلا ہوا بنانا ' گھوم دار بنانا -

*of the f. blood* : صحیح النسل (بخلاف دوغلا)؛ نجیب الطرفین -

*season, moon, is past the f.* : موسم ڈھل گیا ؛ چاند سمت الراس سے ڈھل گیا -

*to the f.* : انتہا تک؛ حد تک ؛ آخر تک ؛ بر اوج تمام -

*turned it f. account* : اس سے پورا فائدہ اٹھایا -

*waited a f. hour* : پورا ایک گھنٹہ انتظار کیا -

**fullish**, *a.* : تقریباً پورا ' مکمل ؛ عروج پر' بلند

**Full**, *v. t.* : ( کپڑے کو ) صاف اور دبیز بنانا -

**Fuller**, *n.* : ( کپڑے کو ) صاف کرنے یا موٹا بنانے والا ۔

*f.'s earth* : ریہ ؛ شور دار ریتا جو اکثر شکر صاف کرنے اور کپڑا دھونے اور صابن بنانے کے کام آتا ھے -

**Fuller**, *n. & v. t.* : (۱) نالی دار آلہ ( یا سانچا ) جس پر لوھے کی مختلف صورتیں بناتے ھیں - (۲) وہ نالیاں جو اس آلہ سے ( خصوصاً گھوڑے کے نعل میں ) بنائی جاتی ھیں - (۳) اس آلہ سے ٹھپا لگانا ؛ گھڑنا -

**Ful(l)ness**, *n.* : حالت تکمیل ؛ بھرا ہوا ہونے کی حالت ؛ سریلا پن ؛ زور ' کثرت ' شوخی ( رنگ اور آواز کی )-

*the f. of the heart* : (انجیل) دل کے جذبات اور سچے محسوسات -

*the f. of time* : مقررہ یا موعودہ وقت -

*the f. of the world* : دنیا میں جو کچھ ھے وہ سب -

**Fully**, *adv.* : پوری طرح ؛ بغیر کسی کمی کے ؛ بالکل ( خصوصاً جہاں تعداد کا ذکر ہو ) -

**Fulmar** *n.* : ایک سمندری پرندہ جو چھوٹی مرغابی کے برابر ہوتا ھے -

**Fulminant**, *a.* : (۱) بجلی کی طرح چمکنے والا ؛ پھٹنے والا ؛ گرجنے والا - (۲) ( مرض ) جو یکایک بڑھ جاے -

**Fulminate**, *v. i. & t.* : (۱) بجلی کی طرح چمکنا ؛ تڑاقے یا دھماکے کے ساتھ پھٹنا - (۲) شدت اور زور شور کے ساتھ ملامت کرنا ( الزام لگانا ) ؛ ( ملامت آمیز ) مضامین شائع کرنا - (۳) ( عموماً سرکاری طور پر کسی کے خلاف ) الزامی اعتراضات شایع کرنا -

*fulminating gold, mercury, &c.* : سونے اور پارے وغیرہ کے ساتھ پھٹنے اور مشتعل ہونے والے مرکبات کو ملانا -

**fulmination**, *n.* : ملامت ؛ الزام ؛ اعتراضات -

**fulminatory**, *a.* : شدید ملامت ' الزام یا اعتراض سے بھرا -

**Fulmine**, *v. t. & i.* : (۱) ( شاعری ) ( بجلی اور گرج ) پیدا کرنا ؛ گرجنا ؛ چمکنا - (۲) اس شدت کے ساتھ کچھ کہنا یا کرنا کہ گویا بجلی چمک رہی ھے یا بادل گرج رہا ھے -

**Fulminic**, *a., F. acid* : ( کیمیا ) ایک تیزاب جس کو بعض دھاتوں کے ساتھ ملا کر ایک آتش گیر مسالہ بنایا جاتا ھے -

**fulminate**, *n.* : ( کیمیا ) ایک قسم کا آتش گیر مرکب -

**Fulness** : دیکھو Fullness -

**Fulsome**, *a.* : (۱) بے مزہ کرنے والا ؛ اکتا دینے والا ( ضرورت سے زیادہ خوشامد ' نیاز مندی ' مبالغہ آمیز محبت کی وجہ سے )؛ بہت نفرت پیدا کر دینے والا - (۲) مکروہ -

**fulsomely**, *adv.* : نفرت انگیز خوشامد یا مبالغہ کے ساتھ -

**fulsomeness**, *n.* : اکتا دینے والی حرکتیں ' باتیں -

**Fulvous**, *a.* : ( خواص الاشیاء ) سرخی مایل زرد ؛ گندمی -

**fulvescent**, *a.* : کسی قدر گندمی -

**Fumade**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی ( pilchard ) جس کو دھوئیں سے پکایا گیا ہو -

**Fumarole**, *n.* : آتش فشاں پہاڑ کے دھانہ میں ایک رخنہ یا درز جس میں سے بخارات خارج ہوتے ھیں -

**Fumble**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹٹولنا ؛ ہاتھ لمبے کرکے ڈھونڈنا ' چھونا ؛ بے ڈھنگے پن سے ہاتھ چلانا ؛ اضطراری حالت میں کسی چیز کو پکڑنا یا چھونا - (۲) اناڑی پن کی کوشش -

*f. the ball* : گیند کو بے طریقہ ( بے ڈھنگے پن سے ) پکڑنے یا روکنے کی کوشش کرنا -

**fumbler**, *n.* : ٹٹولنے والا ؛ بے ڈھنگا ؛ہاتھ کا اناڑی -

**Fume**, *n. & v. t. & i.* : (۱) بودار دھواں ؛ دھونی ؛ بخارات ؛ سانس ؛ پانی کے بخارات ؛ بھاپ ؛ فاسد ( زھریلے ) بخارات ( جن کی نسبت خیال ھے کہ معدہ سے دماغ کی طرف اٹھتے ھیں ) - (۲) غصہ کا دورہ ؛ جوش ؛ ہیجان - (۳) دھونی دینا ؛ بخورات سے معطر کرنا ؛ کیمیاوی بخارات ( خصوصاً نوسادر وغیرہ کے ) ( کسی چیز پر ) استعمال کرنا ( جو فوٹو کی پلیٹ پر اور بلوط کی لکڑی پر تیز رنگوں کو گہرا کرنے کے لیے استعمال کئے جاتے ھیں ) - (۴) چڑ چڑا ہونا ؛ تند مزاج ہونا ؛ ( کسی بات پر ) خفا ہو جانا ؛ بگڑنا - (۵) دھواں یا بخارات نکالنا چھوڑنا یا ان کا اوپر چڑھنا -

*in a f.* : حالت غیظ میں -

*the ff. of wine* : شراب کے بخارات -

**fumy**, *a.* : بخارات یا دھوئیں سے بھرا ہوا -

**Fumigate**, *v. t.* : دھونی دینا ؛ بخارات کے ذریعہ سے وبائی مادہ کو صاف کرنا ؛ ہوا کو ( یا کسی شے کو ) دھواں دے کر صاف کرنا -

**fumigation**, *n.* : بخارات یا دھوئیں کے ذریعہ سے صفائی ؛ دھونی -

**fumigator**, *n.* : اس طرح صفائی کرنے والا ؛ دھونی دینےوالا -

**Fumitory**, *n.* : اھترہ ؛ پت پاپڑا -

**Fun**, *n.* & *v. i.* : (۱) کھیل کود ؛ تماشہ ؛ مذاق ؛ ظرافت - (۲) (شاذ) مذاق کرنا ؛ دل لگی اور تفریح کرنا -
*for* or *in f.* : مذاق میں ؛ بطور تفریح ؛ مذاقاً (نہ کہ سنجیدگی سے) ؛ تفریحاً -
*is good, great f.* : بڑی دل لگی ھے ؛ خوب تفریح ھے ؛ نہایت دلچسپی ھے -
*like f.* : زور شور سے ؛ جلد ؛ بہت -
*make f. of* : (کسی کا) مذاق اڑانا ؛ بنانا ؛ کسی سے تمسخر کرنا ؛ تضحیک کرنا توہین آمیز مذاق کرنا -
*poke f. at* : کسی پر فقرے چست کرنا ؛ کسی کو بنانا -
*what f.!* : واہ کیسی دل لگی ھے ؛ کیا تفریح ھے -

**Funambulist**, *n.* : نٹ ؛ رسی پر چلنے والا -

**Function**, *n.* & *v. i.* : (۱) کسی امر کا مناسب طریقۂ عمل جس سے اُس امر (چیز یا شخص) کا مقصد پورا ہوتا ہو - (۲) فرض منصبی ؛ ملازمت ؛ پیشہ - (۳) مذھبی یا دوسری قسم کی عام تقریب یا رسم ؛ کوئی رسمی اھم جلسہ یا صحبت - (۴) (ریاضی) تفاعل - (۵) فرض انجام دینا ؛ مقررہ کام پورا کرنا -
**functionless**, *a.* : بے مقصود ؛ بے منصب ؛ بیکار -

**Functional**, *a.* : (۱) سرکاری ؛ باضابطہ ؛ محض رسمی (شاذ) - (۲) (علم تشریح) وہ بات جو صرف کسی عضو کے عمل مقررہ سے متعلق ھو (خصوصاً مرض کے سلسلے میں) - (۳) (اُس عضو کے متعلق) جس کا کوئی مقررہ عمل بھی ھو اور محض بے عمل نہ ھو - (۴) (ریاضی) تفاعل کے متعلق -

**Functionary**, *n.* & *a.* : کسی کام یا منصب پر مامور ؛ عہدہ دار -

**Functionate**, *v. i.* : دیکھو Function, *v. i.* -

**Fund**, *n.* & *v. t.* : (۱) کسی چیز کا مستقل ذخیرہ جس میں سے صرف کیا جاسکے - (۲) روپیہ کا ذخیرہ خصوصاً ایسا ذخیرہ جو کسی خاص کام یا غرض کے لئے مخصوص کردیا گیا ھو - (۳) (جمع) مالی ذرائع - (۴) عارضی قرضہ کا مستقل قرضہ میں کسی مقررہ شرح سود پر مبادلہ کردینا - (۵) کسی سرمایہ میں لگا دینا ؛ جمع کر دینا - (۶) ملکی قرضہ کے سرمایہ میں روپیہ لگانا -
*a f. of common sense, tenderness, labour, knowledge* : عقل و شعور ، محبت ، محنت یا علم کا ذخیرہ (جو کسی شخص کے پاس ھو) -
*f.-holder* : سرمایۂ قومی یا ملکی میں روپیہ لگانا والا -
*in ff* : روپیہ رکھنے والا ؛ گرہ میں پیسہ رکھنے والا ؛ مالدار -
*sinking f.* : ذخیرہ ادائی ؛ وہ پس انداز جو سرمایہ کے طور پر (یا قرضہ کی ادائی کے لئے) جمع کیا جاتا ھے -
*the ff.* : قومی یا ملکی قرضہ کا سرمایہ جس میں عوام بھی روپیہ لگا سکیں -

**Fundament**, *n.* : چوتڑ ؛ پینڈی ؛ سرین ؛ نشست -

**Fundamental**, *a.* & *n.* : (۱) بنیادی ؛ اصلی ؛ مرکزی ضروری ؛ ابتدائی ؛ حقیقی ؛ اصلی (جس سے دوسرے اجزا اخذ کئے جاتے ھوں) - (۲) اصول ؛ قاعدہ ؛ کسی نظام کا اصل اصول (بنیاد) -
*a f. change* : ایک بنیادی تغیر -
*f. note* : (موسیقی) بم ؛ تار کا سب سے نیچا سر -
*f. tone* : نغمۂ آھنگ جو کسی بلند آواز جسم کے ترنم سے پیدا ھو -
*the f. form* : حقیقی یا اصلی صورت -
*the f. rules* : بنیادی یا اصلی قواعد -
**fundamentality**, *n.* : اصلیت ؛ مرکزیت ؛ حقیقت -
**fundamentally**, *adv.* : بنیادی اصولوں کے مطابق ؛ حقیقت یا اصلیت کے موافق -

**Fundamentalism**, *n.* : (امریکہ) پر اتسٹنٹ مذھب میں عقائد جدیدہ کے خلاف ان دیرینہ عقائد پر قائم رھنا کہ انجیل کی صحت ناقابل انکار ھے اور لفظاً لفظاً مذھب کے اصولوں کو (لفظی معنوں میں) قبول کرنا -
**fundamentalist**, *n.* : وہ شخص جو مندرجہ بالا عقائد رکھتا ھو -

**Funebrial**, *a.* : (شاذ) جنازہ اور تجہیز و تکفین کے متعلق -
*custom is f. in origin* : اصلیت میں یہ رسم تجہیز و تکفین سے تعلق رکھتی ھے -

**Funeral**, *a.* & *n.* : (۱) جنازہ کے متعلق یا جو جنازہ پر یا مردہ کو جلانے کے وقت استعمال کی جاے - (۲) مردہ کا دفن مع تمام مراسم تجہیز و تکفین ؛ جنازہ کا جلوس -
*f. pile. pyre* : لکڑی کا ڈھیر جس پر لاش جلائی جاتی ھے ؛ چتا -
*f. oration* : تقریر تعزیت -
*f. urn* : ستو دان ؛ وہ برتن جس میں جلانے کے بعد مردہ کی خاک رکھی جاتی ھے -

**Funerary**, *a.* : تجہیز و تکفین کے متعلق -

**Funereal**, *a.* : جنازہ یا تجہیز و تکفین کے مناسب حال ؛ اداس ؛ افسردہ ؛ تاریک -
**funereally**, *adv.* : مثل جنازہ کے ؛ افسردگی کے ساتھ -

**Fungicide**, *n.* : سماروغ یا کھمبی کو ضایع کرنے والا مادہ -

**Fungin**, *n.* : وہ مادہ جس سے سماروغ کے اندرونی خانے (کیسے) بنتے ھیں -

**Fungous**, *a.* : سماروغ کی قسم کا ؛ کھمبی کی طرح جلد پیدا ھونے والا ؛ عارضی ؛ نا پائیدار -

**Fungus**, *n.* : (۱) کلاہ باراں ؛ سانپ کی چھتری ؛ گل گورستان ؛ سماروغ ؛ ککرمتا ؛ کھمبی - (۲) (عام نباتات) سماروغ ؛ فطر - (۳) ایسی چیزیں جو دفعتاً پیدا ھو جائیں - (۴) (تشریح) اسفنجی قسم کا ایک فاسد دنبل - (۵) مچھلی کی جلدی بیماری -
**fungal, fungiform**, *aa.* : سماروغ کے متعلق -
**fungivorous**, *a.* : سماروغ یا کھمبی پر بسر کرنے والا -
**fungoid**, *a.* : سماروغ کے مانند ؛ سماروغ کے خواص رکھنے والا -
**fungusy**, *a.* : جس پر کھمبیاں اگی ھوں ؛ سماروغی -

**Funicular**, *a.* : رسی یا اس کے کھچاؤ کے متعلق -
*f. railway* : وہ ریلوے جو لوھے کی رسیوں اور قائم انجن سے چلائی جاتی ھے (کھینچی جاتی ھے) -

**Funk**, *n.* *v. t.* & *i.* : (۱) (بازاری) ڈر ؛ خوف ؛ گھبراھٹ ؛ ھول - (۲) جی چرانا ؛ بچنا ؛ پیچھے ھٹنا ؛ بزدلی کا اظہار کرنا ؛

(کسی کام سے) جی چھوڑ دینا ؛ کسی کام سے ڈرنا ؛ کسی کے دل میں خوف پیدا کرنا۔

*blue. f.* : سخت دہشت -

*f. hole* : کھدی ہوئی خندق کوئی کام جو اس لئے شروع کردیا جاے کہ فوجی خدمت سے بچنے کا بہانہ ہو -

**funky**, *a.* : بزدل ؛ کام چور -

**Funnel**, *n.* : (۱) پڑنی ؛ قیف ؛ ایسی نلکی جو ایک طرف سے پتلی اور دوسری طرف سے پھیلا ہوا منہ رکھتی ہو جس کے ذریعہ سے تنگ منہ کی چیزوں میں رقیق اشیاء یا سفوف وغیرہ ڈالے جا سکیں - (۲) روشندان ؛ (عمارات میں) ہوا یا روشنی پہنچانے کا راستہ - (۳) انجن یا جہاز کا دود کش ؛ دھنوارا - (۴) دود کش کے نیچے کا حصہ جو قیف نما ہوتا ہے -

**(-)funnelled**, *a.* : قیف نما جس میں دود کش لگا ہو -

**Funniment**, *n.* : مذاق دل لگی -

**Funny**, *a.* : (۱) پر مذاق ؛ ہنسوڑ ؛ مضحک ؛ خندہ آور - (۲) عجیب؛ نرالا - (۳) حیران کردینے والا ؛ جس کا سمجھہ میں آنا مشکل ہو -

*f.-bone*, : (ulnar nerve) کہنی کا وہ حصہ جس کے اوپر سے گذر جاتا ہے -

*f.-man* : پیشہ ور مسخرہ -

**funnily**, *adv.* : مسخرہ پن سے ؛ اعجوبہ پن سے وغیرہ -

**funniness**, *n.* : مسخرہ پن ؛ ہنسوڑ پن ؛ اعجوبہ پن -

**Funny**, *n.* : ایک چھوٹی سی کشتی جس میں صرف ایک کھیو یا بیٹھ سکتا ہے -

**Fur**, *n.* & *v. t.* & *i*: (۱) پوستیں ؛ سمور ؛ سنجاب ؛ قاقم - (۲) جانور کی بالدار کھال جس پر ملائم بال ہوتے ہیں ؛ جس کو صاف کرکے اور دھوکے پوستیں بناتے ہیں (مثلاً سگ آب ، خرگوش وغیرہ کی) - (۳) (جمع) سمور کا لباس. یا جس لباس میں سمور لگا ہو - (۴) گاد وغیرہ جو نیچے کی سطح پر جم جاے (مثلاً شراب کی تلچھٹ) (۵) وہ کانٹے جو بیماری کی حالت میں زبان پر جم جاتے ہیں - (۶) چونہ اور کوئلہ کے نمک کی تہ جو پانی اوٹانے کی کیتلی کے پیندے میں جم جاتی ہے - (۷) سموردار جانور - (۸) لباس میں سمور لگانا.؛ سمور پہننا یا پہنانا ؛ جانوروں کے جسم پر بال پیدا کرنے ؛ زبان پر کانٹے پیدا ہونا یا کرنا - (۹) انجن کے بوائیلر کی تہ کو چونہ کی تہ سے صاف کرنا - (۱۰) کمرہ کے فرش لکڑی کی سطح کو لکڑی کی جھپٹیاں لگا کر یکسار کرنا -

*fur and feather* : سموردار جانور اور پرندے -

**Furbelow**, *n.* & *v. t.* : (۱) گوٹ ، سنجاف ، پلیٹیں پڑی ہوئی گوٹ جو زنانہ پاجامہ یا لہنگے پر لگی ہوتی ہے - (۲) (جمع میں تحقیراً) بھڑکدار ، دکھاوے کے زیور - (۳) ایک قسم کی سکڑی ہوئی سمندری گھانس - (۴) گوٹ لگا کر مزین کرنا -

**Furbish**, *v.t.* : (۱) زنگ دور کرنا ؛ جلا کرنا ؛ چمکانا ؛ جلا دینا - (۲) (کسی پرانی چیز کو) صاف کرکے نیا کر دینا ؛ تجدید کر دینا - (۳) کسی قدیم چیز کو درست کر کے پھر کار آمد بنا دینا -

**Furcate**, *a.* : شاخدار؛ شاخوں والا -

**Furcate**, *v. i.* : شاخدار بنانا ؛ تقسیم کرنا -

**furcation**, *n.* : تقسیم کرنے یاشاخدار بنانے کا عمل یاطریقہ -

**Furious**, *a.* : غصہ میں بھرا ہوا ؛ غضبناک ؛ خشمناک ؛ شوریدہ ؛ تند و تیز ؛ شدید -

*fast and f.* (ہنسی ، دل لگی یا خوش دلی کے متعلق) پر شور اور بے حد تند و تیز -

**furiously**, *adv.* : غصہ کی حالت میں؛ غضبناک ہوکر ؛ تیزی سے -

**Furl**, *v. t.* & *i.* : (۱) مستول پر لپیٹنا اور باندھنا (باد بان کو) - (۲) (پنکھا ، چھتری ، پر ، پردہ کو) بند کرنا ، لپیٹنا کھینچنا ، کھینچ کر کھول دینا ، چھوڑ دینا - (۳) (اُمید) چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہو جانا ؛ لپٹ جانا ؛ اُڑ جانا (بادلوں کی طرح) -

**Furlong**, *n.* : ایک میل کا آٹھواں حصہ -

**Furlough**, *n.* & *v. t.* : (۱) رخصت ؛ رضا (خصوصاً وہ جو سپاہیوں کو دی جاتی ہے)؛ وطن جانے کی اجازت - (۲) (کسی کو) رخصت دینا ؛ چھٹی دینا -

**Furmety**: دیکھو Frumenty

**Furance**, *n.* & *v. t.* : گلخن؛ آتش دان ؛ تنور ؛ انگیٹھی ؛ بھٹی (جس میں دھاتیں وغیرہ گرم کی جاتی ہیں یا گلائی جاتی ہیں یا سانچوں میں ڈھالی جاتی ہیں) - (۲) گرم جگہ - (۳) بند آتش داں - جس کی گرمی نلکیوں کے ذریعے سے کمروں میں پہنچا کر مکان کو گرم کیا جاتا ہے - (۴) سخت آزمایش - (۵) بھٹی میں ڈال کر گرم کرنا -

*tried in the f.* : سخت اِمتحان یا آزمایش میں ڈالا گیا -

**Furnish**, *v. t.* : (۱) (کسی چیز کا) مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ (کسی چیز یا جگہ کے لئے) کچھہ سامان مہیا کرنا - (۲) (مکان یا کمرہ کو) درست کرنا ، آراستہ کرنا ، اس میں فرش کرسی میز وغیرہ لگانا - (۳) دینا -

*furnished house, room &c* : ایسا مکان یا کمرہ جو آراستہ حالت میں کرایہ پر دیا جاے -

**Furniture**, *n.* : (۱) (وہ اشیا یا سامان) جو کسی چیز یا مکان کے اندر ہو - (۲) گھوڑے کا ساز وغیرہ (متروک) - (۳) فرنیچر ؛ مکان یا کمرہ کا سامان منقولہ مثلاً کرسی میز وغیرہ -

*f. of my shelves* : میری الماریوں کا سامان یعنی کتابیں -

*f. of his pocket* : اس کی جیب کا سامان یعنی روپیہ -

*f. of* one's *mind* : (کسی کا) علم ؛ ذہانت -

**Furore**, *n.* : پر جوش تحسین یا پسندیدگی ؛ جوش و خروش؛ ہنگامہ -

**Furrier**, *n.* : سمور فروش ؛ سمور وغیرہ کو صاف کرنے والا -

**Furring**, *n.* : فعل کے معنوں میں ؛ جہاز کے پہلو کے تختوں کو دہرا کرنا -

**Furrow(-o)**, *n.* & *v. t.* : (۱) ریگھاری؛ شیار؛ ہلائی؛ باہ؛ ہل سے جو نالی بیج ڈالنے کے لئے کھیت میں بنائی جاتی ہے - (۲) جہاز کے گذرنے کا نشان پانی پر - (۳) لکیر ؛ نالی ؛ کچی زمین پر پہیوں کا نشان ؛ دومینڈتوں کا درمیانی خلا - (۴) ہل چلانا؛ نالیاں یا لیکیں بنانا ؛ شکن ڈالنا -

*f.-slice*: کھیت کی مٹی کا ٹکڑا جو ھل کے چلنے سے اکھڑ جاتا ھے -

**furrowless**, *a.*: جس میں نالی یا ھلائی نہ ھو .

**furrowy**, *a.*: نالی دار ؛ پرشکن -

**Further**, *adv.* & *a.* & *v. t.*: (۱) ( فاصلہ یا وقت کے اعتبار سے ) دور ؛ اگلا ؛ زیادہ پرے - (۲) مزید ؛ مزید برآں ؛ پرلی طرف - (۳) ( تحریک تجویز یا مقصد کی یا کو ) امداد کرنا ' بڑھانا ' اعانہ کرنا ' ترقی دینا -

*f. continued*, وہ جو آگے جاری رھے -

*f. more*: مزید برآں -

*I will see you f. first*: میں پہلے تم کو اور دور پہنچاؤنگا یعنی ( اصطلاحاً ) جہنم میں پہنچاؤنگا ( درخواست کی سخت تردید کونے کی صورت ) -

*inquire f.*: مزید معلومات حاصل کرنا ؛ مزید تحقیقات کرنا -

*on the f. side*: پرلی طرف ؛ دور -

*till f. notice*: تااطلاع ثانی -

*threats of the f. punishment*: مزید سزا کی دھمکیاں -

*unsafe to proceed f.*: آگے جانا خطرہ سے خالی نہیں -

**furtherance**, *n.*: ترقی ؛ اعانت -

**furthermost**, *a.*: انتہائی دور -

**furthersome**, *a.*: جو ترقی دے سکے ' بڑھا سکے ؛ ممد -

**Furthest**, *a.* & *adv.*: farthest کا ھم معنی ؛ سب سے زیادہ دور -

**Furtive**, *a.*: ( کام ) جو چوری چھپے کیا جائے ؛ حیلہ ؛ عیاری سے یا چپکے سے اس طرح کیا جائے کہ کسی کو خبر نہ ھوسکے ؛ خفیہ ؛ مخفی ( کام ) ؛ چرایا ھوا ؛ خفیہ طور پر حاصل کیا ھوا -

**furtively**, *adv.*: چوری سے ؛ خفیہ طریقہ سے -

**furtiveness**, *n.*: چوری ؛ حیلہ -

**Furuncle**, *n.*: پھوڑا ؛ پھنسی ؛ دنبل ؛ اماس -

**furuncular**, *a.*: پھوڑے یا پھنسی کے متعلق یا اس کے جیسا -

**furunculous**, *a.*: پھوڑوں پھنسیوں سے بھرا ھوا -

**Fury**, *n.*: (۱) جذبہ ؛ جوش جنوں ؛ غضبناکی ؛ طیش ؛ قہر - ( ۲ ) جنگ میں شدت جوش - ( ۳ ) ( عموماً جمع میں ) قدیم یونان کی دیو مالا میں وہ دیویاں جن کے بال سانپوں کی طرح تھے اور جو گناھوں کی سزا دینے کے لئے بھیجی گئیں تھیں - (۴) ( اصطلاحاً ) انتقام لینے والی ارواح - (۵) وہ تکلیف جو پشیمانی کی حالت میں قلب کو ھوتی ھے - (۶) لڑاکا عورت ؛ مردانہ صفت ' غصہ ور اور کینہ پرور عورت -

*haunted by the ff. of her father's blood*: اس کے باپ کے خون کا بدلہ لینے والی ارواح اس کا پیچھا کررھی تھیں -

*in a f.*: سخت طیش کی حالت میں -

*like f.*: شدت سے ؛ بہت جوش کے ساتھ -

*the Spanish F.*: وہ قتل عام جو سنہ ۱۵۷۶ ع میں ھسپانوی لوگوں نے اینٹورپ میں کیا تھا -

**Furze**, *n.*: رتمت ؛ رتم ایک جھاڑی دار سدا بہار درخت جس میں زرد رنگ کے پھول آتے ھیں اور یورپ کی غیر مزروعہ زمینوں میں پیدا ھوتا ھے -

**Fuscous**, *a*: ( خواص الاشیاء ) تاریک رنگ کا ؛ اداس رنگ -

**Fuse**, *v. t.* & *i.*: (۱) بہت تیز حرارت سے پگھلانا یا پگھلنا - (۲) آمیزش کرنا یا ھونا ؛ مخلوط کرنا یا ھونا - (۳) اجزا کو ملا کر ایک بنا دینا یا ان کا مل کرایک ھونا مثلاً (پگھلا کر) دھات کو یا ھتیوں کو یا اداروں و کو متحد کر دینا یا اغراض کو کا مشترک کر دینا یا انکا مشترک و متحد ھونا -

**fusible**, *a.*: قابل آمیزش و اتحاد -

**fusibility**, *n.*: آمیزش اور اشتراک کی قابلیت ( اھلیت ) -

**Fuse**, *n.* & *v. t.*: (۱) شتابہ ؛ فتیلہ ؛ بتی یا نلکی یا ڈوری جو آتشگیر مادہ میں بھگو دی گئی ھو تاکہ اس میں آگ لگا کر بم یا پٹاخہ چھوڑا جائے یا کسی چیز کو باروت سے اڑایا جائے - (۲) فتیلہ لگانا -

**Fusee**, *n.*: (۱) مخروطی پہیہ ( گھڑی یا گھنٹے میں ) - ( ۲ ) گھوڑے کے ٹخنے کے ھڈی پر ایک قسم کا دنبل - ( ۳ ) بڑے سر والی دیا سلائی ( تیز ھوا میں سگریٹ یا سگار سلگانے کے لئے ) -

**Fuselage**, *n.*: آلہ ھوائی کا چوکھٹا ؛ ڈھانچہ -

**Fusel oil**, *n.*: کئی قسم کے الکحل کا مرکب جو شراب کی روح نکالتے وقت پیدا ھوتا ھے -

**Fusiform**, *a.*: ( تاریخ ' بصری ) تکلہ یا سگا، کا ھم شکل ؛ دونوں سروں پر نوکدار ؛ پتلا گاؤ دم -

**Fusil**, *n.*: پرانی ھلکی توڑے دار بندوق -

**Fusilier**, *n.*: ( عموماً جمع ) برطانوی پلٹنوں کے سپاھی جو پہلے ھلکی توڑے دار بندوقوں سے مسلح کئے جاتے تھے -

**Fusillade**, *n.* & *v. t.*: (۱) بندوقوں کی باڑہ ( مار کر قتل عام ) - (۲) ( کسی مقام پر باڑہ مار کر ) مسلسل حملہ کرنا ' دھاوا کرنا ' لوگوں کو قتل کرنا -

**Fusion**, *n.*: ( ۱ ) پگھلاؤ - (۲) پگھلا ھوا مادہ (۳) مختلف چیزوں کی آمیزش کر کے ایک بنانا - (۴) اتفاق ؛ اتحاد -

**fusionist**, *n.*: ایسا شخص جو مختلف جماعتوں یا اختلاف رائے رکھنے والے لوگوں کو متحد کرنے کی کوشش کرے -

**Fuss**, *n.* & *v. t.* & *i.*: ( ۱ ) بھاگ دوڑ ؛ شور غل ؛ ھنگامہ ؛ لے دے ؛ بہت ھل چل ؛ اضطراری حرکتیں - ( ۲ ) چھوٹی چھوٹی باتوں کو اھم سمجھنا ؛ خفیف تفصیلات کی کثرت - ( ۳ ) بھاگ دوڑ کرنا ؛ ھل چل مچانا ؛ ( کسی کو ) گھبرا دینا ؛ پریشان کردینا ؛ معمولی اور خفیف باتوں میں بے چینی اور گھبراھٹ کے ساتھ مصروف ھونایا پھرنا ؛ بات کا بتنگڑ بنا لینا -

**fussily**, *adv.*: گھبراھٹ یا ھنگامہ آرائی کے ساتھ -

**fussiness**, *n*: اضطراری حرکتیں؛ ذراسی بات کو بڑا سمجھنا ؛ معمولی معمولی باتوں کی فکر -

**fussy**, *a.*: وہ جو بہت غل مچاتا ھو یا خفیف باتوں کو اھم سمجھتا ھو یا ذراسی بات میں گھبرا جاتا ھو -

**Fustanella**, *n.*: جدید یونان میں مردوں کاسفید رنگ کا گھگرے جیسا لباس -

**Fustian**, *n.*: ( ۱ ) ایک قسم کے بٹے ھوئے تاگے کا بنا ھوا

موٹا کپڑا جو عموماً گہرے رنگ کا ہوتا ہے - (۲) کلام ہرزہ؛ بیہودہ؛ مبالغہ آمیز تحریر یا تقریر - (۳) لغت تراشی؛ مبالغہ آمیزی؛ (ایسی گفتگو یا تحریر) جس میں بیہودہ، فضول اور بڑی بڑی باتیں بنائی جائیں -

**Fustic,** *n.* **:** دو قسم کی لکڑی جن سے زرد رنگ نکالا جاتا ہے -

**Fustigate,** *v. t.* **:** (مزاحاً) ڈنڈے لگانا مارنا -

**fustigation,** *n.* **:** ڈنڈوں کی مار -

**Fusty,** *a.* **:** (۱) پھپوندی لگا ہوا؛ (باسی یا اتری ہوی چیز کی) بو رکھنے والا - (۲) جس (جگہ یا کمرے) کی ہوا بند ہو اور اس کے اندر امس یا گھمس ہو - (۳) پرانی وضع کا؛ قدیم -

**fustiness,** *n.* **:** بد بو؛ سڑاند -

**Futchel (l),** *n.* **:** دھرا؛ دھری -

**Futhorc,** *n.* **:** قدیم ٹیوٹانی ابجد (جس کے حروف زاویہ دار ہوتے تھے اور جس کے ابتدائی چند حروف کے مجموعہ سے یہ لفظ بنا ہے اس میں th ایک حرف شمار کیا جاتا ہے) -

**Futile,** *a.* **:** بیکار؛ بے نتیجہ؛ بے اثر؛ فضول؛ بے حاصل -

**futilely,** *adv.* **:** بیکار؛ بے معنی طور پر؛ بے اثر طریقہ سے -

**futility,** *n.* **:** بے اثری؛ بیکاری؛ بے نتیجہ ہونا -

**Futtock,** *n.* **:** جہاز کے وسطی شہتیروں میں سے ایک جو فرش اور اوپر کے شہتیروں کے درمیان ہوتا ہے -

**Future,** *a.* & *n.* **:** (۱) مستقبل؛ پیش آنے والا؛ آیندہ؛ آج کے بعد - (۲) جمع) (تجارت) مال و اسباب جو آئندہ بھیجنے کے وعدے پر فروخت کیا جاے -

*for the f.* **:** آئندہ کے لئے -

*f. life, state* **:** آئندہ زندگی (حالت)؛ حیات بعدالممات -

*in f.* **:** زمانۂ آئندہ میں؛ مستقبل میں -

*my f. wife* **:** میری ہونے والی بیوی -

**futureless,** *a.* **:** (وہ) جس کا کوئی مستقبل نہ ہو (جس کو کوئی توقعات نہ ہوں) -

**Futurist,** *n.* & *a.* **:** (۱) (مذہب) وہ شخص جو یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ انجیلی پیشن گوئیاں ہنوز پوری ہونے والی ہیں - (۲) (تصویر کشی) (وہ لوگ) جو تصویر کشی اور فنون لطیفہ میں (جیسا کہ اٹلی میں کیا گیا ہے) پرانی روایات اور طریقوں کو قطعاً ترک کر کے جذبات کی ترجمانی بالکل نئے اشارات سے کرتے ہیں -

**Futurism,** *n.* **:** لفظ مذکورۂ بالا کے معنی نمبر ۲ کا اسم -

**Futurity,** *n.* **:** زمانۂ آئندہ؛ آئندہ حالات، واقعات (جمع اور واحد)؛ حیات بعدالممات -

**Fuzz,** *n.* **:** (۱) پتلا اڑ جانے والا مادہ - (۲) روئی وغیرہ کا رواں؛ نرم یا گھونگر والے بال -

*f.-ball* **:** ایک قسم کی اسفنجی نباتات؛ سما روغ کی ایک قسم -

**Fuzzy,** *a.* **:** گھسا ہوا؛ نرم روئیں دار؛ دھندلا؛ گھونگر والا -

*F.-wuzzy* **:** سوڈانی جنگ جو -

**fuzzily,** *adv.* **:** متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**fuzziness,** *n.* **:** اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Fy, fye,** **:** دیکھو Fie -

**-fy,** *suf.* **:** (اس کو اسماء و صفات کے آخر میں لگا کر افعال بناتے ہیں - لاطینی لفظ ficare یا فرانسیسی fier کا قائم مقام جس سے کرنا اور بنانا کا مفہوم پیدا ہوتا ہے، مثلاً beautify, deify وغیرہ انگریزی الفاظ کی مذاقیہ تراکیب میں یہ لاحقہ عموماً کسی کام کا تواتر، شدت وغیرہ ظاہر کرتا ہے مثلاً speechify یعنی متواتر تقریریں کئے جانا) -

**Fylfot,** *n.* **:** صلیب جو قدیم زمانے میں سورج کی پرستش میں استعمال کی جاتی تھی اور جس کی شکل سوستیکا (卐) کی ہوتی ہے؛ سوستیکا -

**Fytte** دیکھو Fit -

# G

**G** (pl. Gs, G's) **:** (۱) انگریزی حروف تہجی کا ساتواں حرف (۲) (استدلال میں) ساتواں شخص یا چیز - (۳) (موسیقی) سپتک کا پانچواں سر -

**Gab,** *n.* **:** (روز مرہ) گفتگو؛ گپ شپ؛ یاوہ گوئی؛ بک بک؛ بکواس -

*gift of the g* **:** (۱) طاقت لسانی؛ قوت خطابت - (۲) چرب زبانی؛ لسانی؛ باتونی پن -

*stop your g.* **:** چپ رہو؛ بک بک نہ کرو -

**Gabble,** *v. i.* & *t.*, & *n.* **:** (۱) بک بک کرنا؛ بکواس کرنا - (۲) بڑبڑانا - (۳) بلند آواز سے، تیزی سے پڑھنا - (۴) جلد جلد بولنا؛ تیزی سے بولنا (۵) زر؛ بڑ؛ بکواس -

**Gabelle,** *n.* **:** محصول؛ چنگی؛ وہ محصول جو انقلاب عظیم سے پہلے فرانس میں لیا جاتا تھا -

**Gaberdine,** (-en) *n.* **:** (۱) چوغہ؛ لبادہ - (۲) ایک قسم کا باریک کھردرا کپڑا -

**Gabion,** *n.* **:** بید یا لوہے وغیرہ کی تیلیوں کی ٹوکری جس میں مٹی بھری جاتی ہے -

**Gabionade,** *n.* **:** مٹی بھری ٹوکریوں کی قطار جو دھس کا کام دیتی ہے -

**Gable,** *n.* **:** (۱) دو رخی ڈھلواں چھت کا بالائی تکونا حصہ - (۲) ڈھلواں دیوار جس کا بالائی حصہ تکونا ہو - (۳) کھڑکی یا دروازے کا چھجا -

**(-) gabled,** *a.* **:** (دیوار وغیرہ) جس میں گیبل ہو -

**gablet,** *n.* **:** چھوٹا گیبل -

**Gaby,** *n.* **:** بیوقوف؛ احمق؛ سادہ لوح؛ گھامڑ؛ بدھو -

**Gad,** *int.* **:** اظہار تعجب وغیرہ کے لیے -

**Gad,** *v. i.* **:** (۱) بیکار پھرنا؛ آوارہ پھرنا؛ آوارہ گردی کرنا؛ ڈانواں ڈول پھرنا - (۲) درختوں کی شاخوں کا بے قاعدہ پھیلنا؛ بے ترتیب اگنا -

*gadabout* **:** آوارہ گرد؛ ہرزہ گرد؛ خدائی خوار -

**Gad-fly,** *n.* **:** (۱) گئو مکھی؛ بڑ مکھی - (۲) چم چچڑ؛ سر ہو جانے والا؛ بھوت بن کے پیچھے پڑ جانے والا - (۳) بے اختیار

خواهش ؛ خلش ؛ بے چینی -

**Gadget,** *n.* : ( روز مرہ ) - (۱) مشین وغیرہ کا کوئی چھوٹا پرزہ یا چھوٹی کل - (۲) ترکیب ؛ تدبیر ؛ چال -

**Gadhelic,** -ed- ) *a.* & *n.* : ( وسیع معنی میں ) قوم گیل کی زبان کا ؛ قوم گیل کا -

**Gadoid,** *a.* & *n.* : - (۱) ایک مچھلی جو *cod* سے مشابہ ہوتی ہے (۲) اس مچھلی کے خاندان کا -

**Gadroon,** *n.* : ( عموماً جمع ) منحنی شکل کی لگر جو تعمیر یا دھات کے کام میں بطور آرائش بنائی جاتی ہے -

**Gael** ( gal ). *n.* : اسکاچستان کی کیلٹ نسل ؛ ( شاذ ) آئرستان کے کیلٹ لوگوں کے لیے بھی آتا ہے -

**Gaelic** ( ga- ), *a.* & *n.* : (۱) اسکاچستان کے کیلٹ لوگوں کی زبان - (۲) اسکاچستان یا آئرستان وغیرہ کی کیلٹ نسل کا یا اس کے متعلق -

**Gaff,** *n.* & *v. t.* : (۱) مچھلی مارنے کا برچھا ؛ آنکڑے دار نیزہ ؛ برچھے سے مچھلی کا شکار کرنا - (۲) موٹا لٹھا جس کا ایک سرا اگلے اور دوسرا پچھلے بادبان پر رکھا رہتا ہے -

**Gaff,** *n.* : ( سوقیانہ ) بھانڈا پھوڑنا -

**Gaff,** *n.* . ( سوقیانہ ) تماشا گاہ؛ ادنیٰ درجے کا تھیٹر یا کمرۂ موسیقی-

**Gaffer,** *n.* : (۱) بڈھا گنوار ؛ بڑے میاں - (۲) جمعدار؛ چودھری -

**Gag,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) کپڑا وغیرہ جو منہ میں ٹھونس دیا جائے تاکہ آواز نہ نکلے ؛ ڈھاٹی ؛ ( جراحی ) ایک قسم کا آلہ جو عمل جراحی کرتے وقت منہ میں لگا دیتے ہیں تاکہ منہ بند نہ ہونے پائے - (۲) ( پارلمنٹ ) مابہ النزاع مسئلے کا فیصلہ جو بحث بند کر کے کیا جائے ؛ زبان بندی کرنا ؛ منہ میں کپڑا وغیرہ ٹھونس کر خاموش کر دینا ؛ آزادی تقریر سلب کرلینا - (۳) وہ فقرے جو ایکٹر اسٹیج پر موقع و محل کے مناسب اپنے مقررہ بیان سے زیادہ کہہ جاتے ہیں ؛ ایکٹروں کا ایسے فقرے کہنا ؛ الحاقی الفاظ ( جو اصل کتاب میں نہ ہوں ) - (۴) ( بازاری ) پاکھنڈ ؛ جھوٹ ؛ جھوٹا ادعا ؛ دھوکا ؛ فریب - (۵) دھوکا دینا ؛ دغا دینا ؛ پاکھنڈ پھیلانا ؛ جھوٹ بولنا

*g. -bit* : مضبوط دہانہ ؛ پوز مال -

*g. -rein* : خاردار لگام -

**Gage,** *n.* & *v. t.* : (۱) شے مرہونہ ؛ شے مکفولہ ؛ جو شے ضمانت کے طور پر رکھوا دی جائے ؛ وہ چیز جو گروی رکھ دی جائے - (۲) مبارز طلبی کے لیے دستانہ وغیرہ پھینکنا ؛ مبارزت طلبی کی علامت مثلاً دستانہ وغیرہ جو پھینکا جائے - (۳) رہن کرنا ؛ گروی رکھنا ؛ مکفول کرنا ؛ گرو کرنا ؛ بطور ضمانت کے پیش کرنا -

**Gage** : دیکھو Gauge -

**Gage,** *n.* : ( کاروباری زبان ) دیکھو Greengage -

**Gaggle,** *v. i.* : کٹ کٹ کرنا ؛ کڑکڑانا ( مرغی بطخ وغیرہ کا ) -

**Gaiety,** *n.* : (۱) خوش طبعی ؛ شگفتہ مزاجی ؛ زندہ دلی ؛ (۲) رنگ رلیاں ؛ ہنسی ؛ دل لگی ؛ عیش و عشرت - (۳) بناؤ ؛ سجاوٹ ؛ آراستگی ؛ زرق برق ہونا -

**Gaikwar, gaik-,** ( gik ). *n.* : مہاراجہ گیکوار؛ مہاراجہ بڑودہ -

**Gaily** : دیکھو GAY -

**Gain,** *n.* : (۱) بڑھوتری ؛ نفع ؛ ترقی ؛ افزونی ؛ افزائش ؛ سود ؛ منفعت ؛ یافت ؛ آمدنی - (۲) کمائی ؛ حصول دولت ؛ جلب زر ؛ ( جمع ) منافع ؛ نفع تجارت ؛ مشاہرہ ؛ تنخواہ ؛ جوے کی جیت - (۳) توفیر ؛ بیشی ؛ بڑھوتری ؛ ازدیاد -

**Gain,** *v. t.* & *i.* : (۱) پانا ؛ حاصل کرنا - (۲) کمانا ؛ آمدنی میں اضافہ ہونا ؛ نفع ہونا ؛ بڑھوتری ہونا - (۳) ترقی کرنا ؛ سبقت لے جانا ؛ ( آگے ) بڑھ جانا - (۴) فتح پانا ؛ جیتنا - (۵) زور لینا ؛ اپنی طرف کر لینا ؛ اپنا ہم خیال بنا لینا ؛ سمجھا بجھا کر راضی کر لینا - (۶) منزل مقصود کو پہنچنا ؛ پہنچ جانا - (۷) ( سمندر کا ) خشکی کی طرف بڑھنا -

*g. ground* : ترقی کرنا ؛ بڑھنا -

*g. ground ( up ) on* : دبانا ؛ قریب ہوتے جانا ؛ قریب تر ہونا ( تعاقب میں ) ؛ سمندر کا زمین کاٹنا

*g. the ear of* : عرض و معروض کا موقع پانا ؛ گفتگو کا موقع پانا -

*g. up ) on* : مورد عنایات بن جانا ؛ تقرب حاصل کرنا -

*g. the upper hand* : غالب آنا ؛ فتح پانا -

*g. time* : وقت بچانا ؛ کسی کام کو بہت کم وقت میں کرلینا ؛ زیادہ مہلت حاصل کرنا -

**gainable,** *a.* : قابل حصول -

**gainer,** *n.* : فائدہ اٹھانے والا ؛ کامیاب ہونے والا ؛ جیتنے والا ؛ حاصل کرنے والا -

**Gainful.** *a.* : (۱) سود مند ؛ فائدہ مند - (۲) کماؤ ؛ نفع بین -

**Gainsay.** *v. t.* ( *-said*, pr. -ad or -ed ) : تردید کرنا ؛ انکار کرنا ؛ مخالفت کرنا -

**gainsayer,** *n.* : مخالفت کرنے والا ؛ تردید کرنے والا -

**Gainst, 'gainst** : دیکھو AGAINST -

**Gait,** *n.* : طرز خرام ؛ چال ؛ چلنے کا انداز -

**Gaiter.** *n.* : ساق پوش ؛ گیٹس -

**Gala,** *n.* : تہوار ؛ عید ؛ جشن -

**Galactic.** *a.* : کہکشانی ؛ متعلق بہ کہکشاں -

**Galacto-** : ( سابقہ ) دودھ -

*galactogogue* : دودھ پیدا کرنے والی -

**Galantine** ( -en ), *n.* : ایک قسم کا کھانا جو پرندوں کے گوشت سے تیار کیا جاتا ہے -

**Galanty show,** *n.* : تماشا جس میں کٹھ پتلیوں کی حرکت کا عکس پردے پر ڈالا جاتا ہے -

**Galaxy** ( -la- ), *n.* : (۱) کہکشاں - (۲) چیدہ اشخاص کا مجمع ؛ جمگھٹ ؛ مجمع حسیناں ؛ اندر کا اکھاڑا -

**Galbanum** *n.* : ایک قسم کی لکھ ؛ بریجا : قنہ -

**Gale** *n.* : ایک قسم کی مہندی -

**Gale,** *n.* : تند ہوا ؛ تیز ہوا ؛ ( بحری ) طوفان ؛ جھکڑ ؛ ( شاعری ) نسیم ؛ ہلکی اور فرحت بخش ہوا -

**Gale,** *n.* کرایہ یا لگان کی میعادی ادائگی

*hanging g* : بقایا کرایہ یا لگان

**Galea,** *n.* : ( نباتیات حیوانیات ) وہ شے جو وضع شکل وغیرہ کے اعتبار سے خود کے مشابہ ہو -

**galeate, -ated,** *aa.* : خود دار ؛ خود نما -

**Galeeny**, *n.* : ایک قسم کا بڑا پرندہ جو جزیرہ گنی میں ہوتا ہے -

**Galen**, *n.* : ( مزاحاً ) حکیم ؛ حاذق طبیب ؛ جالینوس وقت -

**Galenic**, *a.* **galenical**, *a.* & *n.* : (۱) جالینوسی ؛ جالینوس کی - (۲) جڑی بوٹی کی ( دوا ) ؛ مفردات کی ( دوا ) -

**Galilee**, g-, *n.* : گرجا کے ملحق کمرہ ؛ گرجا کا بر آمدہ -

*Galimatias* ( -asiah, or as F. ), *n.* : لایعنی گفتگو ؛ بڑ ؛ پنواڑا ؛ رام کہانی -

**Galingale** ( -ngg- ), *n.* : خولنجان ؛ پان کی جڑ ؛ کلیجن -

*English* g. : ایک قسم کی انگریزی گھاس -

**Galiot** : دیکھو galliot

**Galipot**, *n.* : ایک قسم کا گاڑھا تارپین ؛ رال -

**Gall** ( gawl ), *n.* : (۱) پتے کی رطوبت ؛ زردآب ؛ پت ؛ صفرہ - (۲) بہت تلخ شے ؛ تلخی - (۳) پتا اور اس کے اندر کا مادہ - (۴) درشتی ؛ سختی ؛ تند مزاجی ؛ غصہ ؛ بغض ؛ دشمنی ؛ کینہ ؛ عداوت ؛ ترش روئی ؛ عناد ؛ کاوش -

*g.-bladder* : پتا ؛ زہرہ -

*g.- stone* : پتھری ؛ سنگ مثانہ -

*dip* one's *pen in* g. : قلم سے زہر اگلنا ؛ شدید مخالفت میں لکھنا -

**gall-less**, *a.* : بے کینہ ؛ صاف -

**Gall** ( gawl ), *n.* : (۱) آماس ؛ سوجن ؛ ورم ؛ آبلہ ؛ چھالا ؛ زخم ( خصوصاً گھوڑوں کا ) - (۲) کھجانے کا زخم ؛ خراش - (۳) جس جگہ رگڑنے سے کھال اڑجائے یا کسی اور وجہ سے پھٹ جائے - (۴) رنجیدگی یا اس کا سبب - (۵) بن یا کھیت میں صاف قطعہ زمین -

**Gall** ( gawl ), *v. t.* & *i.* : (۱) رگڑ ڈالنا ؛ رگڑ کا زخم لگنا ؛ کھرچنا ؛ چھیلنا ؛ چھل جانا - (۲) دق کرنا ؛ ستانا ؛ تنگ کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ پریشان کرنا - (۳) ذلیل کرنا ؛ خفیف کرنا ؛ تذلیل کرنا -

**galling**, *a.* : سخت ناگوار ؛ دق کرنے والی ؛ عذاب جان ؛ ذلیل کرنیوالا -

**Gall** ( gawl ), *n.* : مازو ؛ ماجو -

*g. - fly* : وہ کیڑا جو درختوں میں ماجو پھل پیدا کر دیتا ہے -

*g.- nut* : ماجو پھل -

*oak- g* : شاہ بلوط کا ماجو -

**Gallant**, *a.*, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) نمودیا ؛ خوش پوشاک ؛ خوش لباس ؛ نمائشی ؛ پر تکلف (متروک) - (۲) شاندار ؛ نفیس ؛ عمدہ ؛ عظیم الشان ؛ پر شوکت ( گھوڑا یا جہاز ) - (۳) جواں مرد ؛ شجاع ؛ بانکا ؛ سور ؛ بیر ؛ سورما ؛ جانباز ؛ ( دارالعوام کے فوجی یا بحری رکن ) اس لقب سے مخاطب کرتے ہیں - (۴) عاشق مزاج ؛ حسن پرست ؛ دل پھینک ؛ عشق باز - (۵) کسی عورت سے عشق ومحبت کی باتیں کرنا ؛ بانکپن کی آن سے کسی خاتون کے ہمرکاب رہنا

**gallantly** : دلیرانہ ؛ جانبازانہ ؛ مردانہ وار ؛ عاشقانہ نیاز مندی سے ؛ حسن اخلاق سے -

**Gallantry**, *n.* : (۱) بہادری ؛ شجاعت ؛ دلیری ؛ بے جگری ؛ تہور ؛ جوانمردی - (۲) وضع داری ؛ خوش پوشاکی - (۳) حسن پرستی ؛ عاشق مزاجی ؛ ناز برداری - (۴) نیاز عاشقی ؛ عاشقانہ کلام یا طرز عمل ؛ حسن خلق - (۵) عاشقانہ اختلاط ؛ بوس و کنار ؛ بدچلنی ؛ تماش بینی -

**Galleon**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) ایک قسم کا بادبانی جہاز - (۲) جنگی جہاز ( عموماً ہسپانوی ) - (۳) بڑا ہسپانوی جہاز جو امریکی تجارت میں استعمال ہوتا تھا -

**Gallery**, *n.*, & *v. t.* : (۱) دالان ؛ بر آمدہ - (۲) شہ نشین - (۳) غلام گردش ؛ کسی کمرے یا گرجا کے اندر کا چھجا جو اخبار کے رپوٹروں، گویوں وغیرہ کیلئے مخصوص ہو ؛ (تھیٹر) سب سے اونچی نشست ؛ گیلری ؛ گیلری میں بیٹھنے والے لوگ ؛ ادنی طبقے کے حاضرین یا ناظرین - (۴) تنگ اور لمبا کمرہ - (۵) تصویر خانہ ؛ رنگ محل - (۶) ( فوجی وکان کنی ) سرنگ - (۷) گیلری بنانا ؛ غلام گردش بنانا -

*g. -hit*, *g.-shot*, *g.-stroke* : وہ ہٹ وغیرہ جو تماشائیوں کو دکھانے کے لئے مارا جائے -

*play to the* g. : ٹیپ ٹاپ دکھانا ؛ ادنے طبقے کے لوگوں کو خوش کرنے کی کوشش کرنا ؛ ابلہ فریبی سے کام لینا -

**galleryful**, *n.* : گیلری بھر ؛ بھری گیلری -

**Galley**, *n.* : (۱) ( عموماً تاریخ ) ایک قسم کا بادبانی جہاز - (۲) قدیم یونانی یا رومی جنگی جہاز - (۳) بڑی کشتی جس پر جنگی جہاز کا کپتان سوار ہوتا ہے - (۴) جہاز کا باورچی خانہ ؛ ( طباعت ) وہ کشتی جس پر سیسے کے حروف سطر وار جمائے جاتے ہیں ؛ چھاپے کے حروف بٹھانے کا تختہ -

*g. -proof* : چھاپے خانے کے وہ پروف جو سلپ کی شکل میں ہوں -

*g.-slave* : وہ شخص جس کو جہاز پر کام کرنے کی سزا دیجائے ؛ بیگاری ؛ غلام -

*g.-worm* : ایک قسم کا کئی ٹانگوں والا کیڑا -

**Galliambic**, *a.* & *n.* : ایک بحر جس میں ٹینی سن نے اپنی نظم بوڈیشیا لکھی ہے ؛ اس بحر میں لکھی ہوئی -

**Gallic**, *a.* : (۱) گال کا ؛ قدیم فرانس کے باشندوں کا - (۲) ( عموماً مزاحیہ ) فرانسیسی -

**gallicism**, *n.* : فرانسیسی محاورہ، انداز گفتگو یا رسم و رواج -

**gallicize**, *v. t.* & *i* : فرانسیسیوں کی تقلید کرنا ؛ فرانسیسی بننا ؛ فرانسیسی رنگ میں رنگنا -

**Gallican**, *a.* & *n.* : (۱) فرانس کے قدیم گرجا کا - (۲) فرانس کے قدیم گرجا کا پیرو یا مقلد ؛ فرانس کے اس رومن کیتھولک فرقے کا جس نے سولھویں صدی میں پوپ کا اقتدار کم کرنے اور قومی گرجا کا اقتدار بڑھانے کی کوشش کی تھی -

**gallicanism**, *n.* : اس مسلک کے اصول و ضوابط -

**gallicanist**, *n.* : اس مسلک کا پیرو یا قائل -

**Gallice**, *adv.* : فرانسیسی میں ؛ بہ زبان فرانسیسی -

**Galligaskins**, *n.* : ( مزاحاً ) برجس ؛ پتلون ؛ پاجامہ -

**Gallimaufry**, *n.* : گڑ بڑ ؛ خلط ملط ؛ گڈ مڈ ؛ انرا تفری

**Gallinaceous**, *a.* : پرندوں کی اس عام جنس کا جس میں عام مرغیاں ، کبوتر ، تیتر ، فاختہ وغیرہ شمار کئے جاتے ھیں -

**gallinacean**, *a.* & *n.* : اس جنس کا ( پرندہ ) -

**Gallinazo**, *n.* : ایک قسم کا امریکن گدھ -

**Gallio**, *n.* : وہ شخص یا حاکم جو اپنے حلقۂ اقتدار سے باھر دخل دینے سے انکار کرے -

**Galliot**, *n.* : (۱) ولندیزی مال کا جہاز یا ماھی گیر جہاز - (۲) وہ تیز رو باد بانی یا چپوؤں سے چلنے والا جہاز جو پہلے بحرا لکاھل میں استعمال ھوتا تھا -

**Gallipot**, *n.* : مرتبان یا کلھیا جس میں مرھم وغیرہ بھرا جاتا ھے -

**Gallium**, *n.* : ایک قسم کی نرم نیلگوں سفید دھات -

**Gallivant**, *v. i.* : آوارہ پھرنا ؛ ھرزہ گردی کرنا ؛ ڈانواں ڈول پھرنا -

**Gallo-**, : ( سابقہ ) فرانس کا -

**gallomania**, *n.* : فرانسیسی چیزوں کا خبط -

**gallomaniac**, *a.* : فرانسیسی چیزوں کے پیچھے دیوانہ -

**gallophil**, *a.* & *n.* : وہ ( شخص ) جو ھر فرانسیسی چیز کو پسند کرتا ھے -

**gallophobe**, *a.* & *n.* : وہ ( شخص ) جو ھر فرانسیسی چیز کی مخالفت کرتا ھے یا جو فرانس سے خائف ھو -

**gallophobia**, *n.* : ھر فرانسیسی چیز سے نفرت -

**Gallon**, *n.* : گیلن ؛ ایک پیمانہ جس سے غلہ یا رقیق چیزیں ناپتے ھیں -

*imperial g.* : شاھی گیلن ½ 277 مکعب انچ کا ھوتا ھے -

*wine g.* : یہ ۲۳۱ مکعب انچ کا ھوتا ھے -

**Galloon**, *n.* : سوتی ، ریشمی یا زرتار کی گف بنی ھوی پٹی ؛ پتکا -

**Gallop**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) سرپٹ ؛ پوئی ؛ پوئیا - (۲) سرپٹ دوڑنا یا دوڑانا ؛ پوئیا جانا یا لے جانا - (۳) بہت تیزی سے چلنا ، بڑھنا یا گفتگو کرنا -

*at a g.* : سرپٹ جاتے ھوے -

*full g.* : پوری رفتار سے -

*in a galloping consumption.* : اس دق میں ( مبتلا ) جو بہت تیزی سے بڑھتا ھے -

**Gallopade**, *n.* : ایک قسم کا پر جوش ناچ جو ھنگری سے نکلا تھا -

**Galloper**, *n.* : (۱) پوئی دوڑنے والا ؛ سرپٹ جانے والا ؛ وہ گھوڑا جو پوئی چلے - (۲) ( فوجی ) ھلکی توپ جسے میدان جنگ میں لے جاسکیں - (۳) اڈیکانگ -

**Gallovidian**, *a.* & *n.* : گیلووے کا ( باشندہ ) ؛ گیلووے سے متعلق -

**Galloway**, *n.* : گیلووے کا مضبوط ٹٹو - (۲) چھوٹے قد کا گھوڑا ؛ ٹانگن ؛ ٹٹو -

**Gallows**, *n.* : (۱) ( جمع لیکن عموماً بطور واحد مستعمل ھے ) پھانسی کا چوکھٹا - (۲) پھانسی کی سزا - (۳) ورزش کا تختہ ؛ باورچی خانے میں گوشت وغیرہ لٹکانے کی لکڑی -

*a g. look* : واجب القتل مجرموں کی صورت -

*g.-bird* : پھانسی دئے جانے کے قابل آدمی ؛ واجب القتل ؛ گردن زدنی -

*g.-ripe* : گردن زدنی ؛ پھانسی کے قابل -

*g.-tree* : پھانسی کا چوکھٹا -

*have the g. in one's face* : واجب القتل مجرموں کی سی صورت ھونا -

**Galop**, *n.* & *v. i.* : (۱) ایک انگریزی ناچ - (۲) یہ ناچ ناچنا -

**Galore**, *adv.* & *n.* : (۱) کثرت ؛ بہتات ؛ فراوانی ؛ افراط - (۲) کثرت سے ؛ بہ افراط -

**Galosh, Gol-**, *n.* : (۱) جوتوں کے اوپر پہننے کے پتلے ربڑ کے جوتے - (۲) جوتوں کے نچلے حصے میں لگانے کا چمڑا ؛ جوتوں پر چڑھانے کا چمڑا یا ربڑ -

**Galumph**, *v. i.* : اکڑ کر چلنا -

**Galvanic**, *a.* : (۱) گیلونی ( طرح شدہ ) - (۲) ( استعارتاً ) ( تبسم وغیرہ ) فوری اور بناوٹی -

*g. battery* : مورچۂ گیلونی -

*g. belt* : گیلونی پٹی -

*g. electricity* : گیلونی برق -

**galvanically**, *adv.* : متعلق فعل مذکورہ بالا معنوں میں -

**Galvanism**, *n.* : (۱) طرح دینے کا عمل - (۲) اس کا استعمال علاج میں -

**galvanist**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Galvanize**, *v. t.* : ( دھات کو ) طرح دینا -

*galvanized iron.* : وہ لوھا جس پر جست کی قلعی ھو ( آج کل یہ عموماً کہرباکے مدد کے بغیر ھوتی ھے ) -

*g. into life* : جوش اور ھیجان میں لانا -

**Galvanizer**, *n.* : طرح دینے والا ؛ جھول چڑھانے والا ؛ ملمع ساز -

**galvanization**, *n.* : جھول ؛ ملمع ؛ ملمع سازی -

**Galvano-** ( سابقہ ) galvanic اور galvanism کی مرکب صورت :

*galvanography* : مقناطیسی برق کی قوت سے تانبے کی تختیوں پر کندہ کرنا -

*galvanometer.* : مقناطیسی برق پیما -

*galvanoplasty* : بجلی کے ذریعے قلعی کرنا -

**Galwegian**, *a.* & *n.* : دیکھو GALLOVIDIAN -

**Gamba**, *n.* : ارگن باجے کی کھونٹی -

**Gambade, -do** ( pl. -oes ), *n.* : (۱) گھوڑے کی چھلانگ - (۲) بے محل حرکت ؛ شرارت ؛ بد تمیزی -

**Gambier**, *n.* : ایک مشرقی پودے کا ست جو چمڑا رنگنے میں استعمال ھوتا ھے -

**Gambit**, *n.* : شطرنج کی چال -

**Gamble**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) جوا کھیلنا ؛ قمار بازی کرنا - (۲) جوکھم میں پڑنا - (۳) جوا بازی - (۴) خطرناک مہم ؛ جوکھم کا معاملہ -

*g. away* : جوے میں ھار دینا -

**gambler**, *n.* : جواری ؛ قمار باز ؛ جوے باز -

**gamblesome**, *a.* : (۲) پر خطر - (۲) قمار پسند ؛ قمار باز -

**Gamboge** ( -oozh ), *n.* : وہ لاکھ جس سے زرد رنگ نکلتا ھے -

**Gambol** ( -bl ), *n.* & *v. i.*: چھلانگ ؛ پھلانگ ؛ زقند ؛ اچھل کود ؛ کلیل - (۲) اچھلنا ؛ کودنا ؛ زقند بھرنا ؛ کلیلیں کرنا -

**Game**, *n.* : (۱) ھنسی ؛ دل لگی؛ مضحکہ ؛ تمسخر - (۲) پر لطف واقعہ ؛ مزا - (۳) کھیل ؛ بازی - (۴) (جمع یونان و روما) ورزشی ناٹکی یا موسیقی کے مقابلے - (۵) منصوبہ؛ کام؛ مہم - (۶) (جمع) چالیں ؛ کاٹ پھانس - (۷) کھیل کی ایک بازی؛ ایک داؤں - (۸) کسی کھیل کا پورا سامان - (۹) کھیل کی حالت ؛ کھیل کا رنگ ؛ گیم (ٹینس وغیرہ میں) - (۱۰) شکار ؛ صید ؛ وہ چیز جس کا شکار کیا جاتا ھے ؛ شکار کے جانور -

*fair g.*: خوش معاملگی ؛ ایمانداری -

*g. -act, -law* : (عموماً جمع) قانون شکار -

*g. -bag* : فتراک ؛ شکار بند -

*g. -ball* : (ٹینس وغیرہ میں) وہ اسکور جس کے بعد ایک پوائنٹ جیتنے سے گیم ھو جاتا ھے -

*g. -chicken*: چوزہ جو پالی لڑنے کے لئے پالا جاے -

*g. -cock* : اصیل مرغ ؛ لڑنے والا مرغ -

*g. -egg* : جس انڈے سے لڑنے والا مرغ نکلے -

*g. -fowl* : پالی لڑنے والا پرندہ -

*g. keeper*: محافظ شکار گاہ -

*g. licence*: شکار کا اجازت نامہ ؛ شکار کا لیسنس -

*g. preserver*: مالک شکار گاہ -

*g. tenant* : شکار کرنے یا مچھلی مارنے کا اجارہ دار یا ٹھیکہ دار -

**Game**, *a.* : اصیل مرغ کے مانند ؛ جری ؛ با ھمت ؛ مستعد -

**gamely**, *adv.* : ھمت سے ؛ جرأت سے -

**gameness**, *n.* : ھمت ؛ جرأت -

**Game**, *v. i.* & *t.* : (۱) جوا کھیلنا - (۲) جوے میں ھار جانا یا اڑا دینا -

*gaming -house* : قمار خانہ ؛ جوے خانہ ؛ جوے کا اڈا -

**gamester**, *n.* : جواری ؛ قمار باز -

**Game**, *a.* : (پیر ھاتھ وغیرہ) شل ؛ معذور ؛ بے کار -

**Gamesome**, *a.*: شوخ ؛ چنچل ؛ خوش طبع ؛ ھنس مکھ ؛ کھیل کود کا شائق -

**gsmesomely**, *adv.* : چنچل پن ؛ شوخی یا خوش طبعی سے -

**gamesomeness**, *n.* : شوخی ؛ خوش طبعی -

**Gamete**, *n.* : کمتے ؛ صنفی تخم -

***Gamin*** ( F ), *n.* : (فرانسیسی) لا وارث لڑکا ؛ آوارہ گرد لڑکا -

**Gamma**, *n.* : (۱) یونانی حروف تہجی کا تیسرا حرف ؛ شمار کرنے میں 3 اور C کے بجائے استعمال ھوتا ھے - (۲) ایک قسم کا پروانہ یا تیتری -

**Gammadion**, *n.* : Fylfot دیکھو

**Gammer**, *n.* : (دیہاتی) بڑھیا ؛ ڈوکری -

**Gammon**, *n.* & *v. t.* : سور کی پٹھہ اور ران کا گوشت (جو نمک لگا کر سکھا لیا جاتا ھے) -

**Gammon**, *n.* & *v. t.* : چوسر میں دو بازی کی جیت ؛ چوسر میں دو بازی سے ھرانا -

**Gammon**, *n.*, *int.*, & *v. i.* & *t.* : (۱) فریب ؛ مکر ؛ دھوکا ؛ ڈھونگ ؛ ریا ؛ مہمل ؛ واھیات - (۲) لاحول ولا قوۃ - (۳) چرب زبانی سے باتیں کرنا - (۴) روغن قاز ملنا ؛ مکر کرنا ؛ حیلہ کرنا ؛ بننا - (۵) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ بیوقوف بنانا -

**Gammon**, *v. t.* & *n.* : جہاز کے اگلے حصے سے باندھنا ؛ رسی ؛ ستلی وغیرہ -

**Gamo-** : (سابقہ) مزدوج ؛ جڑواں ؛ (نباتیات) پیوستہ -

*gamogenesis*: توالد و تناسل -

*gamopetalous* : پیوستہ پنکھڑی ؛ تک چھڑ -

**Gamp**, *n.* : (مزاحاً) چھتری ؛ خصوصاً بڑی سی میلی کچیلی چھتری -

**Gamut**, *n.* : (۱) (تاریخ) قرون وسطی کے سرگم کا سب سے نچلا سر - (۲) بڑا سرگم جس میں قرون وسطی کے کل سر ھوتے ھیں - (۳) کل مسلمہ سروں کا مجموعہ - (۴) سر گم - (۵) آواز یا ساز کا محیط یا گھیر - (۶) (کسی شے کا) احاطہ ؛ حلقۂ اثر ؛ دائرہ -

**Gamy**, *a.* : (۱) پر شکار ؛ جس میں شکار کثرت سے ھو (شاذ) - (۲) جری ؛ دلیر ؛ جیوٹ - (۳) شکار کی بو رکھنے والا -

**Gander**, *n.* : (۱) ھنس - (۲) بیوقوف ؛ سادہ لوح ؛ گھامڑ -

*sauce for the goose is sauce for the gand.* : جو چیز ایک پر کسی خاص حالت میں صادق آتی ھے وھی چیز دوسرے پر بھی اسی حالت میں صادق آسکتی ھے -

**Gang**, *n.* : (۱) گروہ ؛ منڈلی ؛ ٹولی (مزدوروں غلاموں اور قیدیوں کی) - (۲) جتھا ؛ مجرموں کا گروہ - (۳) چند آلات جن کا سلسلہ ایک دوسرے سے ملا ھو اور ساتھہ ساتھہ کام کرتے ھوں -

*g. -board* : وہ تختے جو کنارے سے کشتی پر آنے جانے کے لیے جوڑ دئے جاتے ھیں -

**Gange** ( -j ), *v. t.* : تار سے باندھنا ؛ تار سے مضبوط کرنا (مچھلی پکڑنے کے کانٹے وغیرہ کو) -

**Ganger** ( -ng- ), *n.* : قلیوں کا جمعدار ؛ مزدوروں کا چودھری -

**Gangetic** ( -j- ), *a.* : دریاے گنگا کا -

**Ganglion** ( -ngg- ), *n.* ( pl. *-lia* ) : (۱) (عضویات) عقدہ - (۲) مرکزی نظام عصبی کا خاکی رنگ کا مواد ؛ (استعارتاً) مرکز؛ محور -

**gangliated**, *a.* : عقدہ دار -

**gangliform**, *a.* : عقدہ نما -

**ganglionated**, *a.* : عقدہ دار -

*g. -cell, -corpuscule, -globule* : عقدہ ؛ خلیہ جسیمہ وغیرہ -

**ganglionic**, *a.* : عقدے کا -

**Gangrene** ( -ngg- ), *n.*, & *v. i.* & *t.* : فساد نسیج ؛ نسیج جسمانی کا سڑ جانا (نیز استعارتاً) -

**gangrenous** , *a.* : سڑا ھوا ؛ گلا ھوا ؛ ناسور دار -

**Gangue** ( -ng ): *n.* : مٹی کے ساتھہ ملی ھوئی خام دھات -

**Gangway** ( -ng- ), *n.* : نشستوں کی قطاروں کے مابین گزرنے کا راستہ ؛ (جہاز کے اندر) راستہ خصوصاً اگلے حصے اور عرشے کے درمیان کا پلیٹ فارم - (۳) جہاز سے کنارے پر آنے جانے کا راستہ یا پل -

**Ganoid,** *a. & n.* : (۱) چمکیلا ؛ چکنا ؛ چمکدار ؛ صاف ( مچھلی کے کھپرے کے لئے ) - ( ۲ ) وہ مچھلی جس کے کھپرے صاف اور چمکدار ہوں -

**Ganymede,** *n.* : (۱) ( مزاحاً ) ویٹر؛ شراب خانے کا ملازم - ( ۲ ) (ھیئت) مشتری کے گرد گھومنے والے ستاروں میں سب سے بڑا ستارہ ؛ گانیمید -

**Gaol , jail,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) زندان ؛ قید خانہ ؛ جیل خانہ؛ محبس - ( ۲ ) قید ؛ حبس - ( ۳ ) جیل بھیجنا ؛ جیل میں بند کرنا

*g., j., -bird* . : قیدی ؛ عادی ؛ مجرم؛ پرانا بدمعاش :

*g., j., -delivery* : جیل کو خالی کرنا زیر حوالات ملزموں کے مقدموں کی تحقیقات سے

*g., j., fever.* : ایک قسم کا بخار جوپہلے جیل خانوں میں کثرت سے پھیلتا تھا -

**Gaoler, jailer, jailor,** *n.* : داروغہ جیل ؛ داروغہ محبس ؛ جیلر-

**gaoleress , jaileress, jailoress,** *n.* : جیل کی محافظہ:-

**Gap ,** *n.* : ( ۱ ) درز ؛ شگاف ؛ دراڑ ؛ رخنہ - (۲) خندق؛ کھائی - ( ۳ ) پہاڑ کے درمیان تنگ راستہ - ( ۴ ) خالی جگہ ؛ خلا ؛ وقفہ - (۵) تفاوت؛ اختلاف ( خیالات وغیرہ ) -

*stop, fill, supply, a g.* : کمی پوری کرنا ؛ رخنہ دور کرنا ؛ نقص دفع کرنا -

**gapped, gappy,** *aa.* : شگاف دار؛ دراز دار -

**Gape,** *v. i. , & n.* : (۱) منہ پھاڑنا ؛ منہ پھیلانا - ( ۲ ) پھیلنا ؛ پوری طرح کھلنا ؛ پوری طرح کھلا یا پھیلا ہونا ؛ منہ پھیلائے ہونا؛ پیٹنا ؛ تڑخنا - (۳) منہ پھاڑ کر دیکھنا ؛ حیرت و استعجاب سے گھورنا ؛ ھکا بکا رہ جانا - (۴) جمائی لینا - (۵) جمائی؛ ھکا بکا ہونا؛ حیرانی؛ استعجاب -

*g. - seed* : (مزاحاً)گھورنا؛ ھکا بکا رہ جانا ؛ حیرت کا مقام؛ وہ چیز جسے دیکھ کر آدمی ھکا بکا رہ جاے -

*the g.* : (۱) مرغیوں کی ایک بیماری - (۲) جمائیوں کا دورہ (مزاحاً)؛ کھلے منہ یا کھلی چونچ کے سروں کا فصل ؛ منہ کی چوڑائی؛ چونچ کا وہ حصہ جو کھلتا ھے- (۳) شگاف؛ درز؛ دراڑ-

**Gaper,** *n.* : (۱) جمائی لینے والا؛ شق ہونے والا ؛ منہ پھیلا کر رہ جانے والا- ( ۲ ) بعض اقسام کے پرندے - ( ۳ ) ایک قسم کا گھونگا -

**Garage** ( -ij, or as F.) , *n.* : وہ عمارت جس میں موٹر کاروں انجنوں وغیرہ کی مرمت ہوتی ھے؛ موٹر کاروں کا گودام ؛ انجن خانہ ؛ موٹر خانہ -

**Garb,** *n. , & v. t.* : (۱) لباس ؛ پوشاک ؛ کپڑے - (۲) وضع ؛ پہناوا ؛ بھیس- ( ۳ ) کپڑے پہنانا ؛ کسی خاص پوشاک میں ملبوس کرنا -

**Garbage** (-ij) , *n.* : ( ۱ ) اوجھڑی ؛ آلائش ؛ چھیچھڑے - (۲) آخور ؛ سڑی بسی چیز؛ ردی؛ کوڑا کرکٹ- ( ۳ ) ( استعارتاً) فحش یا مکروہ ادب؛ کتابیں -

**Garble,** *v. t.* : (۱) ( شاذ)چھانٹ لینا ؛ اچھی سے اچھی چوٹی کی چیزیں چن لینا - (۲) ادھر ادھر سے اپنے کام کی چیزیں لے لینا؛ بے انصافی اور بد نیتی کے اقتباس کرنا - ( ۴ ) تحریف کرنا ؛ بگاڑنا ؛ مسخ کرنا -

**Garboard (strake) ,** *n.* : ( بحری ) جہاز کے تلے تختے یا لوہے کے پترے -

*Garcon* (F.) , *n.* : فرانسیسی ہوٹل کا خادم؛ ویٹر -

**Garden** ( -dn ) , *n., & v. i.* : (۱) باغ ؛ پھلواری؛ چمن؛ گلزار؛ گلستاں؛ بوستاں ؛ روضہ ؛ گلشن ؛ ریاض ؛ باغ عامہ ؛ تفریح گاہ عوام- (۲) زرخیز زمین ؛ سیر حاصل یا شاداب خطہ - (۳) مکانوں کا مجموعہ؛ کٹرہ - (۴) (بطور صفت ) کاشت کیا ہوا جو خود رو نہ ہو ؛ باغ کا- (۵) باغ لگانا -

*g. -engine* : باغ میں پانی دینے کی کل یا انجن -

*g. -frame* : درختوں کے چوکھٹے -

*g. -glass* : ( درختوں کا ) شیشہ کا سر پوش -

*g. -plot* : تختۂ چمن؛ پھلواری -

*g.-seat* : باغ میں بیٹھنے کے لئے نشست گاہ ؛ باغ کی بنچ وغیرہ؛ اُمنی بس گاڑی کے بالائی درجے میں ایک یا دو آدمیوں کی نشست -

*g.-stuff* ; پھل ترکاری وغیرہ -

*g.-warbler*: ایک قسم کا پرندہ -

*g.-white*: ایک قسم کی تیتری -

*the garden* : ابیقورس کا فلسفہ ؛ مذھب ابیقورس -

*the g. of England*: کینٹ ور سٹر شائیر وغیرہ -

**gardened ,** *a.* : باغدار -

**gardening,** *n.* : باغ بانی ؛ مالی کا کام -

**gardenesque,** *aa.* : باغ سا ؛ چمن سا ؛ گلزار سا -

**Gardener** (-dn-), *n.* : باغ لگانے والا ؛ باغ بان ؛ مالی -

**Gardenia,** *n.* : ایک پودا جس میں سفید یا بڑے بڑے پھول ہوتے ہیں -

**Garefowl,** *n.* : بحر منجمد شمالی کی ایک بط جس کی نسل معدوم ھے -

**Garfish,** *n.* : ایک قسم کی مچھلی جس کا منہ برچھے کی طرح اور کانٹے سبز ہوتے ھیں -

**Gargantuan,** *a.* : بہت بڑا ؛ دیو قامت-

**Garget** (-g-), *n.* : (۱) چوپایوں ، مرغیوں وغیرہ کے سر یا گلے کا ورم - (۲) گاے اور بھیڑ کے تھنوں کا ورم -

**Gargle,** *v. t. & i., & n* : (۱) غرارہ کرنا - (۲) غرارے کا پانی یا دوا ؛ غرارہ -

**Gargoyle, Gur-,** *n.* : پرنالہ جس کے دہانے پر انسان یا حیوان کی مضحک صورت بنی ہو -

**Garibaldi,** *n.* : (۱) عورتوں یا بچوں کی ایک قسم کی صدری - (۲)ایک اطالوی وطن پرست ( سنہ ۱۸۰۷ء تا سنہ ۱۸۸۲ء )

**Garish,** *a.* : - بھڑکدار ؛ بہت چمکدار؛ زرق برق؛ شوخ ؛ ذوق البھڑک

**garishly,** *adv.* : بھڑکیلے پن سے -

**garishness,** *n.*: بھڑک ؛ زرق برق ہونا -

**Garland,** *n., & v. t.* ; (۱) ہار ؛ پھولوں کا ہار ؛ پھولوں کا مکٹ - ( ۲ ) دھات وغیرہ کا ہار - ( ۳ ) انعام ؛ طرۂ امتیاز؛ نشان اعزاز- ( ۴ ) بیاض ؛ گلدستہ؛ منتخبات - (۵) ہار پہنانا ؛ گجروں سے سجانا-

**Garlic,** *n.* : لہسن -

**garlicky,** *a.* : لہسن کا سا ؛ لہسن کی ( بو ) -

**Garment**, *n.*, & *v. t.*: (۱) کپڑے : لباس ؛ پوشاک؛ ملبوسات ؛ (خصوصاً) لبادہ ؛ چوغہ ؛ قبا ؛(جمع) کپڑے ؛ ملبوسات ؛ کسی شے کا بالائی اور ظاہری پردہ - (۲) کپڑے پہنانا -

**Garner**, *n.*, & *v. t.*: ذخیرہ ؛ کوٹھا (غلے کا ) ؛ ( مجازاً ) خزانہ : مخزن ؛ ذخیرہ جمع کرنا -

**Garnet**, *n.*: یاقوت ؛ تامڑا -

**Garnish**, *v. t.*, & *n.*: آراستہ کرنا ؛ سجانا ( کھانا وغیرہ پلیٹوں میں ) ؛ ( قانون ) کسی شخص پر سمن ( garnishee order ) کی تعمیل کرنا ؛ رقم کی قرقی کا نوٹس دینا ؛ وہ چیزیں جن سے کھانے کی پلیٹ سجائی جائے ؛ (مجازاً ) ادنی نقش و نگار -

**garnishee**, *n.*: مدیون کا مدیون جس کو عدالت سے اطلاع ملے کہ قرضجات واجب الادا مدیون قرق ہوچکے ہیں اور وہ یہ رقم مدعاعلیہ کو ادا نہ کرے بلکہ حاضر عدالت کرے -

**garnishee order** : اس فریق ثالث کے حق میں جو مدیون ڈگری کا مقروض ہو عدالت کا یہ حکم کہ قرضجات جو فریق ثالث سے مدیون ڈگری کو واجب الادا ہوں ایفائے ڈگری کی غرض سے قرق کئے جائیں نیز یہ اطلاع کہ کیوں نہ ڈگریدار کو وہ زر قرضہ جو فریق ثالث سے مدیون ڈگری کو واجب الادا ہے دیا جائے -

**garnisher**, *n.*: کھانوں کی پلیٹ سجانے والا -

**garnishing**, *n.*: دیکھو GARNISH -

**garnishment**, *nn.*: کھانوں کی پلیٹوں کی سجاوٹ -

**Garniture** ( -tsher), *n.*: (۱) لوازمات - (۲) سجاوٹ کی چیزیں ( خصوصاً کھانے کی پلیٹ میں ) - (۳) لباس؛ پوشاک ؛ملبوسات -

**Garotte**; دیکھو garrotte -

**Garret**, *n.*: (۱)سب سے اوپر کی منزل کا کمرہ (جس کا کرایہ کم ہوتا ہے اور اس میں غریب لوگ رہتے ہیں)- (۲) ((عامیانہ) سر؛ دماغ -

**Garret**, *v. t.*: ( معماری ) دیوار وغیرہ میں پتھروں یا اینٹوں کے بیچ میں کنکر بھر دینا -

**Garreteer**, *n.*: Garret میں رہنے والا ؛ خصوصاً غریب مصنف -

**Garrison**, *n.*, & *v. t.*: (۱) قلعے یا شہر کی محافظ فوج - (۲) محافظ فوج رکھنا ؛ محافظ فوج کی حیثیت سے رہنا - (۳) فوج کو قلعے وغیرہ کی حفاظت پر متعین کرنا -

**Garron** *n.*: اسکاٹ لینڈ یا آئر لینڈ کا ٹٹو -

**Garrot**, *n.*: ایک قسم کی مرغابی

**Gar(r)otte**, *n.*, & *v. t.*: (۱) اسپین کی سزائے موت جس میں مجرم کو گلا گھونٹ کے مار ڈالتے ہیں - (۲) وہ آلہ جو اس طرح سے مارنے میں استعمال ہوتا ہے - (۳) شاہراہ کا ڈاکہ جس میں مسافر گلا گھونٹ کر مار ڈالا جائے- (۴) گلا گھونٹ کر سزائے موت دینا ؛ لوٹنے کی خاطر گلا گھونٹنا -

**gar(r)otter**, *n.*: گلا گھونٹ کر مارنے والا جلاد یا قزاق

**Garrulous** ( -roo-), *a.*: (۱) باتونی؛ بکی ؛ گپی - (۲) چوں چوں کرنے والی ( چڑیا ) ؛ پر شور ( دریا وغیرہ ) -

**garrulity, garrulousness**, *nn.*: باتونی پن -

**garrulously**, *adv.*: باتونی پن سے -

**Garter**, *n.*, & *v.t.*: (۱) گیٹس ؛ موزہ بند - (۲) گیٹس باندھنا ؛ موزوں کے بند باندھنا -

*the G.*: (۱) امرائے انگلستان کا سب سے اعلیٰ درجہ -(۲) اس کا تمغہ-

**Garth**, *n.*: ( قدیم ؛ مقامی ) احاطہ ؛ صحن ؛ باغیچہ ؛ گھڑ دوڑ کے گھوڑوں کا احاطہ ؛ خانقاہ کا صحن -

**Gas**, *n.* (pl. gases ), & *v. t.* & *i.*: (۱) گیس - (۲) روشنی کی گیس - (۳) ( معدنیات ) ایک قسم کی پھٹنے والی گیس جو کانوں میں پائی جاتی ہے - (۴) ہائیڈروجن وغیرہ جو غبارے میں بھری جاتی ہے - (۵) ایک گیس جس کے سنگھانے سے آدمی بیہوش ہوجاتا ہے - (۶) گیس مہیا کرنا - (۷) زہر کی گیس پھینکنا ( دشمن کی فوج پر ) - (۸) گیس کے زہر سے متاثر ہونا - (۹) گیس کے شعلے سے گذارنا تاکہ پھو نسڑے دور ہوجائیں - (۱۰) خالی خولی باتین بنانا ؛ شیخی بگھارنا -

*g.-bag*: وہ تھیلا جس میں گیس بھری ہو؛ خالی خولی باتیں کرنیوالا-

*g.-bracket*: دیوار میں لگا ہوا پائپ جس میں گیس کی مشعلیں لگی ہوں -

*g.-coal* : گیس کا کوئلہ -

*g.-coke* : کوئلہ جس میں سے گیس نکل گئی ہو -

*g.-engine* : گیس کا انجن -

*g.-fittings* : گیس کی روشنی وغیرہ کے آلات -

*g. -light* : گیس کی روشنی -

*g.-main* : گیس کی بڑی نلکی -

*g.-meter* : گیس ناپنے کا آلہ -

*g.-oven* : گیس کا چولھا -

*g.-ring* : سوراخدار حلقہ جس سے گیس نکلتی ہے اور جس جس پر پکایا جاتا ہے -

*g.-tar* : تار کول -

*g. -works* : گیس کا کارخانہ -

*he lies like a g. -meter* : سخت جھوٹا ہے -

**gaseity**, *n.*: گیس کی خاصیت یا صفت -

**gaseous**, *a.*: گیس کا ؛ گیس دار ؛ گیس سا -

**gasifiable**, *a.*: گیس بننے کے قابل -

**gasification**, *n.*: گیس بننا یا بنا یا جانا -

**gasiform**, *a.*: گیس جیسا ؛ گیس سا -

**gasify**, *v. t.*: گیس بنانا -

**gasless**, *a.*: بغیر گیس کا -

**gasser**, *n.*: (۱) خالی خولی باتیں بنانے والا - (۲) ہوائی جہاز کا گیس دان - (۳) ( تحقیراً ) ہوائی جہاز یا غبارہ -

**Gascon**, *n.*: (۱) گیسکنی کا رہنے والا - (۲) شیخی باز ؛ ڈینگ مارنے والا ؛ لاف زن -

**Gasconade**, *n.*, & *v. i.*: (۱) شیخی ؛ لاف و گزاف ؛ ڈینگ - (۲) شیخی بگھارنا ؛ ڈینگ مارنا -

**Gaselier**, *n.*: گیس کا جھاڑ -

**Gash**, *n.* & *v. t.*: (۱) گہرا زخم؛ گہرا گھاو؛ کاری زخم -(۲) ضرب ؛ وار - (۳) کاری زخم لگانا ؛ گہری ضرب لگانا -

**Gasket**, *n.*: رسی یا ڈوری جس سے لپیٹے ہوے بادبان کو چوب مستول سے باندہ دیا جاتا ہے -

**Gasogene** : دیکھو GAZOGENE:

**Gasolene, -ine** ( -en ), *n.*: ایک قسم کا اڑجانے والا آتش گیر رقیق مادہ جو حرارت اور روشنی پیداکرنے میں کام آتا ہے؛گیسولین

**Gasometer**, *n.*: (۱) (کیمیا) گیس رکھنے کا برتن-(۲) گیس کا خزانہ جس میں سے نلکیوں کے ذریعہ سے گیس تقسیم ہوتی ہے -

**Gasp**, *v. i.* & *t.*, & *n.*: ہانپنا ؛ سانس پھول جانا -

*at* one's *last g.* : موت کی ہچکیاں لیتے وقت؛ دم واپسیں

*g. life &c. away* or *out* : مر جانا؛ دم نکل جانا -

*g. out* : ہانپتے ہوئے کہنا -

**gasper**, *n.* : (سوقیانہ) سستا سگرٹ -

**gaspingly**, *adv.* : ہانپتے ہوے -

**Gassy**, *a.* : (۱) گیس کا؛ گیس سے بھرا ہوا؛ گیس کے مانند- (۲) خالی خولی؛ لفاظی کی (باتیں)

**gassiness**, *n.* : لفاظی؛ زبانی جمع خرچ -

**Gast(e)ropod**, *n.* : ایک قسم کا گھونگا -

**gasteropodous**, *a.* : اس گھونگے کا؛ اس کے متعلق

**Gastraea**, *n.* : ایک کیڑا جس کا وجود ارتقاع کے سلسلے میں فرض کرلیا گیا ہے اور جو خلیوں کی دو تہوں پر مشتمل سمجھا جاتا ہے -

**Gastric**, *a.* : پیٹ کا؛ شکمی؛ متعلق بہ شکم و معدہ -

*g. juice* : سیال اور تقریباً بے رنگ ترشہ جو معدہ میں پیدا ہوتا ہے اور ہاضم ہوتا ہے؛ معدی ترشہ -

**Gastr(o)-** : (سابقہ) پیٹ؛ شکم -

*gastro-enteric.* : معدے اور آنتوں کے متعلق -

**Gastrology**, *n.* : فن باورچی گری؛ طباخی؛ خان سامان گری -

**gastrologer**, *n.* : باورچی؛ طباخ -

**gastrologist**, *n.* : ماہر فن طباخی؛ بکاول -

**Gastronome**, *n.* : کھانے کا مبصر؛ فن طباخی کا مبصر؛ خوش خوراک -

**Gastronomy**, *n.* : خوش خوراکی؛ فن طباخی کی مبصری -

**gastronomer**, *n.* : خوش خوراک؛ فن طباخی کا مبصر -

**gastronomic(al)**, *aa.* : طعام کا -

**gastronomically**, *adv.* : فن طعام کی رو سے -

**gastronomist**, *n.* : فن طباخی کا مبصر -

**Gate**, *n.*, & *v. t.* : (۱) در؛ دروازہ؛ پھاٹک؛ دوار؛ باب - (۲) (انجیل) عدل گاہ شہر - (۳) دو پہاڑوں کے درمیان کا تنگ راستہ؛ درہ؛ گھاٹی - (۴) جنگلے یا کٹہرے کا دروازہ - (۵) ان اشخاص کی مجموعی تعداد جو فیس ادا کرکے فٹ بال وغیرہ کا میچ دیکھنے آئیں نیز وہ رقم جو اس صورت سے جمع ہو - (۶) (آکسفورڈ و کیمبرج) ہر وقت یا کسی خاص وقت کے بعد کالج سے نکلنے کی ممانعت کرنا -

*g.-bill* : (آکسفورڈ و کیمبرج) انڈر گریجویٹ طلبہ کے بعد از وقت کالج آنے کی یاد داشت؛ وہ رقم جو اس کے جرمانے میں عائد کی جائے -

*g.-crasher* : (سوقیانہ) وہ شخص جو ناچ کے جلسے وغیرہ میں بن بلائے پہنچ جائے؛ نا خواندہ مہمان -

*gatehouse* : (۱) پارک وغیرہ کی ڈیوڑھی - (۲) شہر کے دروازے کا کمرہ جو قید خانہ کے طور پر استعمال کیا جاتا تھا -

*g.-keeper* : (۱) دربان - (۲) ایک قسم کی تیتری -

*g.-meeting* : تماشا یا جلسہ جہاں ٹکٹ سے داخلہ ہو -

*g.-money* : داخلہ کی فیس (کسی جلسے یا تماشے میں)

*g.-post* : پھاٹک کا بازو (کھمبا، ستون) -

*gateway* : (۱) پھاٹک؛ دروازہ - (۲) راستہ؛ گذر گاہ -

**gateless**, *a.* : بے در؛ بے پھاٹک کا؛ بے دروازہ -

**Gate**, *n.* : (شمالی انگلستان) سڑک؛ اس سے قبل کوئی نام آتا ہے -

**Gather** (gadh-), *v. t.* & *i.* : (۱) جمع کرنا؛ مجتمع کرنا؛ اکھٹا کرنا - (۲) (دولت) جمع کرنا؛ جوڑنا؛ جوڑ جوڑ کر رکھنا - (۳) بیننا؛ خوشہ جمع کرنا؛ چننا؛ توڑنا (پھول وغیرہ) - (۴) بڑھنا؛ زیادہ ہونا - (۵) ٹھیک کرنا؛ (حواس) مجتمع کرنا - (۶) نتیجہ نکالنا؛ قیاس کرنا؛ استخراج کرنا؛ استنباط کرنا؛ اخذ کرنا - (۷) سمیٹنا؛ موڑنا؛ چننا؛ (کپڑے میں) پلیٹیں ڈالنا - (۸) زمین سے اٹھانا - (۹) سمٹنا - (۱۰) ترتیب دینا؛ ایک سلسلے میں لانا؛ ایک جا کرنا (واقعات وغیرہ) - (۱۱) (ہمت) باندھنا - (۱۲) اکھٹا ہونا؛ جمع ہونا - (۱۳) زخم کا منہ کرنا، ابھرنا، پکنا - (۱۴) اضافہ ہونا؛ حاشیہ چڑھنا (قصے میں) =

*g. head* : پکنا؛ سوجنا؛ پیپ پڑنا -

*rolling stone gathers no moss* : جو آدمی ادھر سے ادھر ڈھلکتا رہتا ہے اسے کچھ ہاتھ نہیں آتا -

**Gathering**, *n.* : (۱) جمع کرنا؛ جمع ہونا؛ بڑھنا وغیرہ - (۲) ورم؛ سوجن؛ زخم کا ابھار - (۳) جلسہ؛ اجتماع -

*g.-coal* : بڑا سا کوئلہ جس میں دیر تک آگ رہتی ہے -

**Gathers**, *n.* pl. : لباس کا وہ حصہ جو سمیٹ لیا جاتا ہے -

**Gatling**, *n.* : ایک قسم کی مشین گن (کلدار توپ) جو گیٹلنگ نے ایجاد کی تھی -

*gauche* (gosh), *a.* : بے سلیقہ؛ بے تکا؛ پھوہڑ؛ نا شائستہ -

**gaucherie** (goshere), *n.* : بے سلیقگی؛ بے تکا پن وغیرہ -

**Gaucho** (gowtsho, gaw-), *n.* : امریکہ کے دیسیوں اور یورپیوں کی مخلوط نسل کا ایک فرد -

**Gaud**, *n.* : (۱) بھڑک دار چیز؛ نمائشی زیور یا لباس - (۲) ٹیپ ٹاپ؛ رنگ رلیاں -

**Gaudy**, *n.* : دھوم دھام کی دعوت - (۲) کالج کے پرانے طلباء کا سالانہ ڈنر -

*g.-day* : جشن کا دن؛ کالج کے قدیم طلبہ کے ڈنر کا دن -

**Gaudy**, *a.* : زرق برق؛ ذوق البھڑک؛ بھڑکیلا؛ نمائشی -

**gaudily**, *adv.* : زرق برق لباس میں؛ ٹیپ ٹاپ سے -

**gaudiness**, *n.* : نمائش؛ بھڑکیلا پن -

**Gauffer**, دیکھو GOFFER -

**Gauge**, *n.* : (۱) پیمانہ؛ ناپ؛ بندوق کی گولی کا قطر؛ پیپے کی سمائی کا پیمانہ؛ لوہے کی چادر کی موٹائی کی ناپ - (۲) گنجائش؛ مقدار؛ وسعت؛ سمائی - (۳) ریل کی پٹری کی چوڑائی - (۴) (بحری اصطلاح) جہاز کا محل ہوا کے رخ کے لحاظ سے - (۵) باراں پیما؛ ہوا پیما وغیرہ - (۶) اوزاروں اور تار وغیرہ کی جسامت معلوم کرنے کا آلہ - (۷) متوازی خطوط کھینچنے کا آلہ - (۸) (طباعت) حاشیہ قائم رکھنے کی پٹی - (۹) محک؛ کسوٹی؛ معیار؛ مقیاس -

*broad g.* : چار فٹ آٹھ انچ سے زیادہ چوڑی پٹری -

*have the weather g. of* : (جہاز کا) ہوا کے رخ ہونا؛ (مجازاً) فائدے میں ہونا؛ بہتر حالت میں ہونا -

*narrow g.* : چار فٹ آٹھ انچ سے کم تنگ پٹری -

*standard g.* : چار فٹ آٹھ انچ کی چوڑی پٹری -

*take the g. of.* : ناپنا ؛ اندازہ لگانا -

**Gauge,** *v. t.* : (۱) ناپنا ؛ پیمائش کرنا ، حصوصاً تار ، ریل بارش ، ہوا وغیرہ کی) - (۲) گنجائش معلوم کرنا ؛ سمائی ناپنا (پیپے وغیرہ کی) - (۳) اندازہ کرنا ؛ جانچنا - (۴) یکرنگ کرنا ؛ یکساں کرنا ؛ مقررہ معیار کے مطابق کرنا -

*gauging -rod* : آبکاری والوں کا آلہ پیپے کی گنجائش ناپنے کے لئے -

**gaugeable,** *a.* : پیمائش پذیر -

**gauger,** *n.* : پیمائش کرنے والا ؛ اندازہ کرنے والا -

**Gaul,** *n.* : (۱) قدیم گال کا باشندہ - (۲) (مزاحاً) فرانسیسی -

**Gaulish,** *a.* & *n.* : (۱) قدیم گال لوگوں کا - (۲) قدیم گال لوگوں کی زبان - (۳) (مزاحاً) فرانسیسی ؛ فرانس کا -

**Gault,** *n.* : (ارضیات) چکنی مٹی کی تہ -

**Gaunt,** *a.* : (۱) دبلا ؛ پتلا ؛ سوکھا ؛ قاق - (۲) مہیب ؛ وحشتناک ؛ تند ؛ ترشرو ؛ وحشت زدہ -

**gauntness,** *n.* : (۱) دبلا پن - (۲) ہیبت ناکی ؛ ترشروئی ؛ وحشت زدگی -

**Gauntlet,** *n.* : (۱) (تاریخی) آہنی دستانہ - (۲) موٹا دستانہ -

*fling, throw, down the g.* : طلب مبارزت کرنا ؛ مقابلے کے لیے بلانا -

*pick, take, up the g.* : مقابلے کے لیے نکلنا ؛ میدان میں آنا ؛ مبارزت قبول کرنا -

**gauntleted,** *a.* : دستانہ دار ؛ دستانہ پہنے ہوے -

**Gauntlet,** *n.* run the g. : (۱) آدمیوں کی قطاروں کے درمیان سے بید یا کوڑے وغیرہ کھاتے ہوے گذرنا (فوجی بحری یا مدرسے کی سزا) - (۲) لعن طعن سہنا ؛ ہدف ملامت ہونا -

**Gauntry, -tree** : دیکھو GANTRY -

**Gauze,** *n.* : باریک شفاف ریشمی یا سوتی کپڑا یا تار کی بہت باریک جالی ؛ گاچ - (۲) ہلکی کہر -

**gauziness,** *n.* : اس کپڑے کا سا باریک یا شفاف ہونا -

**gauzy,** *a.* : اس کپڑے کا سا باریک یا شفاف -

**Gavelkind,** *n.* : (قانونی) قانون وراثت جو خصوصاً کینٹ اور ویلز میں جاری ہے جس کی رو سے اس شخص کی جائداد جو بے وصیت کئے مر گیا ہو بیٹوں میں برابر تقسیم ہوتی ہے -

**Gavotte,** *n.* : (۱) ایک قسم کا رقص - (۲) اس کے ساتھ کا گانا -

**Gawk,** *n.* : ہولا ؛ خبطی ؛ بے تکا آدمی ؛ جھپو -

**Gawky,** *a.* & *n.* : ہونق ؛ ہولو ؛ بے تکا ؛ بے ڈھنگا ؛ وحشت مآب ؛ جھپو -

**gawkiness,** *n.* : بے تکا پن ؛ بے ڈھنگا پن ؛ جھپو پن ؛ وحشت -

**Gay,** *a.* (Gayer, Gayest) : (۱) مسرور ؛ خوش ؛ شاداں ؛ مگن - (۲) شاد ماں ؛ زندہ دل ؛ خوش مزاج ؛ ہنس مکھ - (۳) بے فکر ؛ رند مشرب ؛ لا ابالی - (۴) چنچل ؛ خوش طبع ؛ شوخ - (۵) زرق برق ؛ بھڑک دار - (۶) سطحی ؛ بے تہہ - (۷) بد چلن ؛ عیاش -

**gaily,** *adv.* : زندہ دلی سے ؛ شوخی سے وغیرہ -

**Gaze,** *v. i.,* & *n.* : گھورنا ؛ ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا ؛ نظر جمانا ؛ ٹکٹکی -

*g. at, on, upon* : ٹکٹکی باندھ کر (کسی کو) دیکھنا -

*stand at g.* : تکتے رہنا ؛ گھورتے رہنا -

**gazer,** *n.* : گھورنے والا -

**Gazebo,** *n.* : جس مقام سے کوئی منظر دیکھا جاسکے ؛ منارہ ؛ جھروکا -

**Gazelle,** *n.* : غزال ؛ آہو ؛ ہرن -

**Gazette,** *n.* & *v. t.* : (۱) اخبار ؛ گزٹ ؛ روز نامہ ؛ جریدہ - (۲) انگلستان کے تین سرکاری جرائد (لندن ، ایڈن برا ، ڈبلن) میں سے کوئی ایک - (۳) اخبار میں شائع کرانا یا ہونا ؛ جریدہ میں شایع ہونا ؛ گزٹ ہونا -

**Gazetteer,** *n.* : فرہنگ جغرافیہ ؛ گزیٹیر -

**Gazogene, Gas-,** *n.* : سوڈا واٹر بنانے کی مشین -

**Gear** (g-), *n.,* & *v. t.* & *i.* : (۱) (قدیم) سازو سامان ؛ لباس ؛ پوشاک - (۲) آلات ؛ اوزار ؛ گھوڑوں وغیرہ کا ساز ؛ کل پرزے ؛ (۳) پہیوں ، کمانیوں وغیرہ کا سامان - (۴) دندانے دار چکر یا پہیوں کا جوڑ - (۵) وہ پرزے جو پہیوں کو موٹر سے ملاتے ہیں - (۶) جہاز کی رسیاں وغیرہ - (۷) اسباب سامان برتن وغیرہ - (۸) ساز لگانا - (۹) (مشین کو) چالو حالت میں لانا - (۱۰) دندانے دار پہیے کا ٹھیک بیٹھنا -

*g. -box, -case* : دندانے دار پہیے کا خول -

*g. -wheel* : بائسکل کا دندانے دار پہیہ -

*high g.* : تیز رفتار گیر -

*in g.* : چالو -

*out of g.* : بگڑا ہوا -

*low g.* : سست رفتار گیر -

**gearing,** *n.* : دیکھو Gear معنی (۵) -

**gearless,** *a.* : بغیر گیر کا -

**Gecko,** (g), *n.* : چھپکلی -

**Gee, gee-gee,** (je), *n.* : (روز مرہ) گھوڑا -

**Gee, Gee-ho, Gee-(h) up, Gee-wo,** *intt.* : گھوڑے کو چلانے یا موڑنے کی آوازیں -

**Geese** : دیکھو GOOSE -

**Gehenna** (g-), *n.* : جہنم ؛ دوزخ -

**Geisha** (ga-), *n.* : جاپانی رقاصہ -

*Geist* (gi-), *n.* : ذہانت اور ذکاوت ؛ تیزی طبع -

**Gelatin** (e) (j-; *also* -en), *n.* : ایک چیپ دار مادہ جو جانوروں کی ہڈی کھال وغیرہ سے نکلتا ہے -

*blasting -g.* : آتش گیر جلاٹین -

*g. paper* : جلاٹین کا کاغذ (تصویر کشی کے لیے) -

*vegetable g.* : نباتی جلاٹین -

**gelatiniform,** *a.* : جلاٹین سا -

**Gelatinous,** *a.* : لیسدار ؛ چپچپا ؛ چیپ دار ؛ جلاٹین کا -

**gelatinize,** *v. t.* & *i.* : چپچپا یا لیسدار کرنا یا ہونا ؛ جلاٹین بنانا -

**gelatinoid,** *a.* & *n.* : جلاٹین سا -

**Gelation** (j-), *n.* : ٹھنڈ سے جم جانا ؛ انجماد -

**Geld** (g-), *v. t.* : خصی کرنا ؛ بدھیا کرنا ؛ خصیے نکال ڈالنا ؛ آختہ کرنا -

**gelder,** : آختہ کرنے والا -

**Gelding,** *n.* : خصی گھوڑا یا کوئی اور جانور ؛ آختہ -

**Gelid** (j-), *a.* : برف سا ؛ نہایت ٹھنڈا ؛ جہاں ٹھنڈک ہو -

**Gelignite**, *n.* : ایک آتش گیر مادہ جو نائٹروجن اور گلیسرین سے بنتا ھے -

**Gem** (j-), *n.*, & *v. t.* : (۱) جوھر ؛ گوھر ؛ قیمتی پتھر - (۲) بہت ھی خوبصورت شے ؛ نہایت ھی قیمتی شے - (۳) کسی شے کا بہترین حصہ - (۴) کندہ کیا ھوا گوھر ؛ منقش نگینہ - (۵) جواھرات جڑ دینا ؛ ( مجازاً ) ھیرے سے جڑ دینا -

**gemmy**, *a.* : جواھر جیسا ؛ جوھر نما ؛ جواھر سے جڑا ھوا یا آراستہ -

**Gemara** (g-), *n.* : یہودیوں کی مقدس کتاب طالمود کا آخری حصہ -

**Geminate** ( j-,-at ), *a.* : ( نباتیات ' حیوانیات ) توام -

**Geminate**, *v. t.* : دگنا کرنا ؛ دھرا کرنا ؛ جوڑوں میں ترتیب دینا ؛ جوڑے بنانا -

**gemination**, *n.* : ازدواج -

**Gemini** (j-), *n.* & (-I) *int.* : (۱) جوزا ؛ مِتھن - (۲) ( تعجبائیہ ' تعجب کے موقع پر ) ارے -

**Gemma** (j-), *n.* : ( نباتیات وغیرہ ) کوپل ؛ کلی ؛ شگوفہ ؛ غنچہ -

**Gemmate**, *a.* : شگوفہ دار ؛ غنچہ دار ؛ کلیوں والا وغیرہ ؛ کلیوں سے پیدا شدہ -

**Gemmate**, *v. i.* : کوپل پھوٹنا ؛ کلیاں نکلنا -

**Gemmation**, *n.* : کوپل پھوٹنا ؛ کلیاں نکلنا ؛ شگوفوں کی ترتیب ؛ نظام شگوفی -

**gemmative**, *a.* : متعلق بہ نظام شگوفی -

**Gemmiferous**, *a.* : (۱) جوھر خیز - (۲) کلیوں والی ؛ پرشگوفہ -

**Gemmiparous**, *a.* : کوپلی پیدائش -

**gemmiparously**, *adv.* : کوپلی پیدائش کے طور پر -

**Gemmule**, *n.* : (۱) راس (جنین) - (۲) بے پھول پودوں کا بیضہ -

**-gen**, (j-) : ( لاحقہ ) بمعنی ( کسی چیز سے ) پیدا شدہ مثلاً - endogen oxygen, Hydrogen

**Genappe**(j-), *n.* : بٹی ھوئی نرم اون ؛ اون کا تاگا -

*gendarme*, *n.* (۱) پیادہ یا سوار جو خصوصاً فرانس میں پولس کے فرائض بجالاتا تھا - (۲) کھڑی چٹان جس سے راستہ رکتا ھو -

*gendarmerie* (*F*), *n.* : فرانسیسی فوجی پولس کا دستہ -

**Gender** (j-), *n.* : تذکیر تانیث ؛ جنس -

**genderless**, *a.* : بے جنس -

**Gender**(j-), *v. t.* : ( شاعرانہ ) دیکھو engender -

**Genealogical**, *a.* : نسبی ؛ نسب سے متعلق -

*g. tree* : شجرۂ نسب ؛ شجرہ -

**genealogically**, *adv.* : شجرۂ نسب کی رو سے ؛ نسلاً -

**Genealogize**, *v. t.* & *i.* : سلسلہ نسب کا پتہ چلانا ؛ شجرۂ نسب بنانا -

**genealogist**, *n.* : ماھرالانساب -

**Genealogy**, *n.* : (۱) سلسلۂ نسب ؛ شجرہ ؛ نسب نامہ - (۲) تحقیق انساب ؛ نسبیات - (۳) نسب ؛ حسب نسب ؛ اصل - (۴) جانور یا پودے کا سلسلہ ( نشو و نما ) -

**Genera**: دیکھو genus

**General** (j-), *a.*, & *n.* : (۱) عام - (۲) کلی - (۳) مروجہ ؛ عمومی ؛ معمولی - (۴) ھر چیز کا - (۵) مجموعی - (۶) غیر مقرر ؛ غیر معین - (۷) جرنیل ؛ فوج کا صدر ؛ اعلی (عہدیدار) - (۸) (قدیم) پبلک - (۹) (جمع - شاذ) کلیات ؛ عام اصول - (۱۰) سپہ سالار ؛ ماھر فن جنگ - = the g.

*as a g. rule* : زیادہ تر ؛ عموماً -

*g. confession* : گرجا میں کل جماعت کا اعتراف گناہ پادری کے سامنے -

*g. council*: کلیسا کی مجلس عام -

*g. dealer* : ھرمالی سوداگر ؛ مختلف چیزیں بیچنے والا -

*g. election* : دیکھو election -

*G. post office* : صدر ڈاک خانہ -

*G. post* : (۱) دن کی پہلی ڈاک - (۲) ایک قسم کا کھیل -

*g. practitioner* : عام ڈاکٹر ؛ جو ھر مرض کا علاج کرتا ھو -

*g. reader* : ھر قسم کی کتاب پڑھنے والا ؛ ھمہ گیر کتب بیں -

*g. servant* : ماما ؛ خدمت گار -

*in a g. way* : عموماً -

*in g.* اکثر ؛ عموماً ؛ بیشتر -

*lover-g.* : جگت عاشق ؛ دل پھینک -

**Generalissimo**, *n.* : متحدہ بری و بحری افواج کا سپہ سالار ؛ متعدد لشکروں کا قائد -

**Generality**, *n.* : (۱) عمومیت ؛ کلیت - (۲) عدم تعین ؛ غیر متعین یا عام بات - (۳) عام اصول ' قانون ' قاعدہ وغیرہ ؛ بہت لوگ ؛ اکثر اشخاص ؛ جمہور -

**Generalization**, *n.* : استعمام ؛ تعمیم ؛ وہ کلیہ جو بہت کم مثالوں کی بنا پر قائم کیا گیا ھو -

**Generalize**, *v. t.* & *i.* : (۱) تعمیم کرنا ؛ خاص کو عام کرنا ؛ جزئی کو کلی کے نام سے پکارنا - (۲) استقراء کے ذریعہ سے نتیجہ اخذ کرنا - (۳) چند واقعات کی بنا پر کلیہ قائم کرنا ؛ (ریاضیات و فلسفہ) کلیے کی صورت میں لانا ؛ تجرید کے ذریعہ سے عام تصور قائم کرنا ؛ ( مصوری ) صرف امتیازی خصوصیات کو ظاھر کرنا - (۴) مبہم گفتگو کرنا ؛ غیر معین بات کہنا - (۵) عام کرنا ؛ روز مرہ کے استعمال میں لانا -

**generalizer**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Generally**, *adv.* : (۱) اکثر ؛ اکثر اوقات ؛ بیشتر ؛ زیادہ تر - (۲) اجمالی طور پر ؛ سر سری طور پر - (۳) عموماً ؛ عام طور سے -

**Generalship**, *n.* : (۱) قیادت ؛ سپہ سالاری - (۲) فوجی حکمت ؛ فن جنگ کی مہارت - (۳) تدبر ؛ تدبیر ؛ حکمت عملی -

**Generate**, *v. t.* : (۱) پیدا کرنا ؛ عالم وجود میں لانا ؛ تخلیق کرنا - (۲) بنانا ( خط ' ھندسی شکل وغیرہ ) -

**Generation**, *n.* : (۱) تولید ؛ پیدائش ؛ توالد و تناسل - (۲) نشوونما ' تخلیق ؛ ساخت - (۳) پشت ؛ پیڑی - (۴) قرن - (۵) ایک قرن کے لوگ ؛ پود ؛ نسل -

**Generative** ; *a.* : (۱) تولیدی ؛ توالد و تناسل کے متعلق - (۲) مولد ؛ پیدا کرنیوالا -

**Generator**, *n.* : (۱) پیدا کرنے والا ؛ مولد - (۲) گیس بجلی وغیرہ پیدا کرنے کی مشین -

**Generic**, *a.* : (۱) جنسی ؛ کسی جنس سے مخصوص - (۲) عام ؛ کلی -

**generically**, *adv.* : ازروئے جنس -

**Generous**, *a.* : (۱) سخی ؛ فیاض ؛ عالی ھمت ؛ عالی منش ؛ شریف النفس ؛ کریم ؛ کشادہ دل ؛ بے تعصب ؛ پر فیض ؛ فیض

بخش - (۳) زرخیز (زمین) - (۳) کثیر ؛ معقول ؛ وافی -

**generosity**, *n.*: سخاوت، فیاضی ؛ فراخ دلی ؛ کریم النفسی ؛ جود و کرم؛ بے تعصبی -

**generously**, *adv.*: فیاضی، فراخدلی یا بے تعصبی سے -

**Genesis**, *n.*: (۱) توریت کا پہلا باب ؛ کتاب پیدائش؛ کتاب تخلیق - (۲) اصل ؛ ابتدا -

**Genet** (je-), *n.*: (۱) مشک بلاؤکی کھال- (۲) ایک قسم کا مشک بلاؤ -

**Genetic**(ji-), *a.*: علم توالد و تناسل سے متعلق -

**genetics**, *n.* (pl). : علم توالد و تناسل -

**genetically**, *adv.*: علم توالد و تناسل کی رو سے -

**Geneva**,*n.*: ایک قسم کی شراب -

**Geneva**,*a.*: جینوا (شہر) کا یا اس کے متعلق -

*G. bands*: ایک قسم کی پٹیاں جو پادری کالر کی جگہ لگاتے ہیں -

*G. Convention*: ۱۸۶۴ء کا وہ بین الاقوامی معاہدہ جس کے رو سے جنگ میں شفاخانوں کی غیر جانبداری تسلیم کی گئی -

*G. Cross*: صلیب احمر جو فوجی ہسپتال وغیرہ کا نشان ھے-

*G. gown*: ایک قسم کا سیاہ جبہ -

**Genevan** / **Genevese** } *aa. & nn.*: جینوا کا ؛ جینوا کا رہنے والا ؛ جینوا کا باشندہ -

**Genial**,*a*: (۱) شادی کے متعلق ؛ تولیدی - (۲) نشو و نما کے لئے مفید، خوش گوار ؛ صحت بخش (آب و ہوا) - (۳) فرحت افزا؛ فرحت بخش ؛ مسرت بخش؛ دل کشا - (۴) خوش مزاج؛ ملنسار؛ یار باش ؛ نیک دل؛ خوش طبع؛ زندہ دل- (۵) (شاذ) خدا داد قابلیت رکھنے والا -

**geniality**, *n.*: زندہ دلی؛ خوش مزاجی-

**genialize**, *v.t.*: زندہ دل ہونا یا کرنا -

**genially**, *adv.*: زندہ دلی سے ؛ فرحت بخش طور پر -

**Genial**, *a.* ٹھوڑی کا ؛ ذقن سے متعلق -

**Geniculate(d)**, *aa.*: (نباتیات، حیوانیات) زانو خم ؛ جوڑدار ؛ گرہ دار -

**Genie**, *n.* (pl. usu. *genii* see genius) جن -

**Genio-**: (سابقہ) ٹھوڑی ؛ ذقنی -

**Genista**, *n*: ایک قسم کی زرد پھولوں کی جھاڑی

**Genital**, *a.* & *n.*(pl.) توالد وتناسل کے متعلق؛خارجی آلات تناسل -

**Genitive**,*a.* & *n.*: اضافی ؛ مضاف الیہ -

*g. case*: حالت اضافی -

**genitival**, *a.*: اضافی -

**Genito-**: (مرکبات میں) تناسلی -

*genito-urinary*: تناسلی و بولی اعضاء کے متعلق -

**Genius**, *n.* (pl. -inses, -ii) (۱) کسی شخص یا مقام کی محافظ روح؛جن؛ ہمزاد- (۲) قوم یا زمانہ کے مروجہ خیالات 'آراء' ذوق وغیرہ؛ روح عصر- (۳) زبان، قانون وغیرہ کی حقیقت و ماہیت یا روح- (۴) فطری قابلیت ' اختراعی قابلیت؛ غیر معمولی ذہانت- (۵) غیر معمولی ذہین؛تخلیقی یا اختراعی قوت رکھنے والا شخص -

*good, evil, g.*: نیک ہمزاد یا بد ہمزاد ؛ وہ شخص جو کسی پر حاوی ہو اور اس سے نیک یا بد کام کرائے -

*g. loci*: حکمران دیوی؛ (کسی مقام کی) مقامی خصوصیات -

**Genoa** (j -), *n.*: اطالیہ کا شہر ؛ جینوا -

*G. cake*: بھاری کیک جن پر بادام لگے ہوتے ہیں -

**Genoese**, *a.* & *n.*: جینوا کا ' جینوا کا باشندہ -

*genre*, *n.*: (فرانسیسی) قسم ؛ طرز ؛ انداز -

*g.-painting*: وہ طرز نقاشی جس میں روز مرہ کی چیزوں کی تصویر کھینچی جائے-

**Genro**, *n.*: (جاپانی) پختہ کار مدبر -

**Gens**, *n.* (pl. gentes): برادری ؛ قبیلہ ؛ خاندان (قدیم رومیوں یا یونانیوں کا) -

**Gent**, *n*: (۱) (بازاری زبان میں gentleman کو کہتے ھیں)- (۲) وہ شخص جو شریف بنا ہو (مذاقاً) -

**Genteel**, *a.*: (عموماً طنزیہ یا عامیانہ) رئیسانہ ؛ امیرانہ ؛ امراکا؛ نستعلیق ؛ ٹھاٹھ کا ؛ سجیلا؛ خوش پوشاک -

**genteelly**, *adv*: رئیسانہ؛ امیرانہ؛ ٹھاٹھ سے وغیرہ -

**Gentian**, *n.*: جنٹیانا؛ ایک قسم کا نیلے پھولوں کا پودا -

*g.-bitter*: ایک مقوی دوا جو اس پودے کی جڑ سے نکالی جاتی ھے-

**Gentile**, *a.* & *n.*: (۱) غیریہود؛ جو یہودی نسل سے نہ ہو؛ جو مارمن فرقے سے نہ ہو - (۲) قوم یا فرقہ کا ؛ قومی - (۳) قومیت ظاہر کرنے والا - (۳) غیر خدا پرست ' صابی -

**gentiledom**, *n.*: غیر یہودی یا غیر مارمن ہونا

**Gentilitial** (-shl), *a.* - کسی قوم ' فرقے ' قبیلے یا خاندان کا -

**Gentility**, *n.*: (۱) شرافت ؛ نجابت (شاذ) (۲) (عموماً طنزیہ) شان' ریاست' امارت' آن بان ؛ نستعلیق پن -

*shabby g.*: امیرانہ ٹھاٹ بنائے رکھنے کی کوشش -

**Gentle**,*a* (-er,-est),& *n.*: (۱) شریف؛ نجیب؛ عالی خاندان- (۲) جس شخص کو ہتیار باندھنے کا حق ہو- (۳) شریفانہ ؛ شریفوں کے لائق؛ شریفوں کے سے- (۴) (قدیم) خلیق؛ با مروت ' کریم النفس - (۵) سلیم الطبع؛ حلیم ؛ برد بار ؛ خاموش؛ بھلا مانس؛ مسکین - (۶) دھیمی ؛ ہلکی (ہوا) - (۷) ہلکی ؛ آہستہ اثر کرنے والی (دوا وغیرہ) - (۸) معتدل ؛ تدریجی - (۹) نرم - (۱۰) نرم دل ؛ نیک دل ؛ نازک - (۱۱)(جمع) اشراف (عامیانہ) - (۱۲) مکھی کا بچہ جو مچھلی کے چارے کے کام آتا ھے -

*gentlefolk(s)*: (۱) اشراف ؛ شریف لوگ - (۲) ایک قسم کی مکھی کا بچہ (جو مچھلی کے چارے کے طور پر استعمال ہوتا ھے)

*the g. craft*: بنسی سے مچھلی کا شکار -

*the g. sex*: جنس لطیف ؛ عورتیں -

**Gentlehood**, *n.*: شرافت؛ نجابت؛ عالی خاندانی -

**Gentleman**,*n*: (۱)جو شخص طبقۂ امرا میں شامل نہ ہو مگر ہتیار باندھنے کا مجاز ہو (زیادہ تر تاریخ میں مستعمل ھے) - (۲) (قدیم) کسی پیشے کا رکن - (۳) کوئی شریف زادہ جو بادشاہ یا امیر کی ندیمی میں رہتا ہو - (۴) شریف آدمی ؛ بھلا مانس - (۵) رئیس - (۶) صاحب - (۷) (جمع بطور خطاب) شرفا؛ معزز حضرات - (۸) (قانون) وہ شخص جس کا کوئی پیشہ نہ ہو -

*g.-at-arms*: بادشاہ کے باڈی گارڈ کا رکن -

*g.-commoner*: آکسفورڈ کیمبرج کا وہ انڈر گراجویٹ جو خاص حقوق رکھتا ہو -

*g.-farmer*: زمیندار جو خود کاشت کرتا ہو -

*g.'s g*: [illegible] کا خدمت گار -

*g. -usher* امراء کا خدمت گار ; جس کا کام ملاقاتیوں کی اطلاع کرنا ھے -
*my g.* موصوف -
*old g.* ( مزاحاً ) ابلیس ؛ حضرت شیطان -
**gentlemanhood, gentlemanship,** *nn.* : شرافت ' ریاست وغیرہ -
**Gentlemanlike,** *a.* : شریفوں کے لائق ؛ شریفوں کاسا ؛ شریفانہ -
**Gentlemanly**, *a.* : شریفانہ ؛ شریفوں کے لائق -
**gentlemanliness,** *n.* : شریفوں کی سی روش ؛ شرافت -
**Gentleness,** *n.* : (۱) نرمی ؛ انسانیت ؛ آدمیت ؛ نیکی ؛ حلم ؛ برد باری- (۲) نرمی ؛ آهستگی ؛ سهولت ؛ ملایمت -
**Gentlewoman,** *n.* : شریف خاتون ' شریف زادی -
**gentlewomanhood,** *n.* : شرافت ( نسوانی ) -
**gentlewomanlike,** *a.* : شریفانہ ؛ شریف عورتوں کی طرح -
**gentlewomanliness,** *n.* : شرافت ؛ شریف عورتوں کی روش -
**gentlewomanly,** *a.* : شریفانہ ؛ شریف عورتوں کا سا -
**Gently,** *adv.* : (۱) آهستگی سے ؛ نرمی سے ؛ خاموشی سے (۲) ملائمت سے ؛ مهربانی سے ؛ شفقت سے -
*g. born* : عالی خاندان ؛ اچھے گھرانے کا -
**Gentry,** *n.* : امراء سے نیچے کا طبقہ ؛ (حقارت اور طنز سے) حضرات -
**Genual,** *a.* : گھٹنے کا ؛ گھٹنے کے متعلق -
**Genuflect,** *v. i.* : گھٹنوں کے بل کھڑا ہونا ( خصوصاً عبادت میں ) -
**genuflector,** *n.* : اس طرح کھڑا ہونے والا -
**genuflectory,** *a.* : اس فعل کے متعلق -
**genuflexion,** *n.* : یہ فعل -
**Genuine,** *a.* : (۱) ذات کا کھرا ؛ اصل ؛ اصیل - (۲) اصلی (۳) کھرا ؛ سچا ؛ حقیقی ؛ سچ مچ کا -
**genuinely,** *adv.* : سچ مچ ؛ دل سے ؛ بے بناوٹ -
**genuineness,** *n.* : کھرا پن ؛ اصلی ہونا -
**Genus,** *n.* ( pl. genera ) : (۱) (منطق) جنس- (۲) (حیوانیات نباتیات ) جنس ( حیوانات یا پودوں کا مجموعہ جو عاهدہ خصوصیات رکھتا ہو ) - (۲) قسم ؛ طبقہ ؛ قبیلہ -
*highest g.* : جنس عالی جو کسی اور جنس کی نوع نہ ہو -
*subaltern g.* : وہ جنس جو دوسری جنس کی نوع ہو -
*the g. Homo* : بنی نوع انسان ؛ نوع انسانی -
**-geny** ( j- ) : ( لاحقہ ) بہ معنی طریق نشو و نما -
*anthropogeny* : تاریخ ارتقاے بنی نوع انسان -
**Geo-** ( j- ) : ( سابقہ ) ارض ؛ زمین -
*geo -dynamic* : زمین کی مضمر قوتوں کا -
*geo -selenic* : زمین اور چاند کا -
**Geocentric,** *a.* : (۱) جس میں مرکز ارضی سے دیکھنے کا لحاظ کیا گیاهو- (۲) جس میں زمین بحیثیت مرکز کے ہو؛ جس میں زمین مرکز قرار دی جاے -
*g. latitude of planet* : وہ عرض البلد جهاں کوئی سیارہ مرکز ارض سے دیکھنے والے کو نظر آے -
**Geode** ( j- ), *n.* : پتھر میں وہ گڑھا جس پر بلورے یا کسی اور معدنی شے کی تہ جمی ہو -
**geodic** *a.* : اس گڑھے کے متعلق -

**Geodesy,** *n.* : ( ریاضیات ) علم پیمائش ارض -
**geodesic, geodetic,** *aa.* : پیمائش ارض کے متعلق -
*geode -sic, geode -tic. line* : سطح ارض کے دو نقطوں کے درمیان سب سے چھوٹا خط
**geodesist,** *n.* : ماهر پیمائش ارض -
**geodetical,** *a.* : پیمائش ارض کے متعلق -
**geodetically,** *adv.* : پیمائش ارض کی رو سے -
**Geognosy,** *n.* : (۱) ارضیات ؛ علم طبقات الارض - (۲) کسی خاص علاقے کی ارضیاتی ساخت - (۳) پتھروں کی معدنی ماهیت اور ترتیب اور تقسیم کا علم -
*geognostic, geognostical, aa.* : متعلق بہ ارضیات؛ ارضیاتی-
**Geographic** ( al ), *aa.* : علم جغرافیہ کے متعلق ؛ جغرافیہ کا ' جغرافی -
*geographical mile* : ایک درجہ طول البلد تقریباً دو ہزار گز کے برابر ہوتا ھے -
*g. latitude* : عرض البلد -
**geographically,** *adv.* : جغرافیہ کی رو سے -
**Geography,** *n.* : (۱) علم جغرافیہ - (۲) کسی مقام کے جغرافی خصوصیات - (۲) جغرافیے کی کتاب -
*mathematical g.* : ریاضیاتی جغرافیہ -
*physical g.* : جغرافیہ طبعی -
*political g.* : سیاسی جغرافیہ -
**geographer,** *n.* : جغرافیہ داں -
**Geologize,** *v. i. & t.* : زمین کا ارضیاتی نقطۂ نظر سے مشاهدہ کرنا ؛ ارضیاتی تحقیقات کرنا -
**Geology,** *n.* : (۱) ارضیات ؛ علم طبقات الارض - (۲) کسی مقام کی ارضیاتی ساخت -
**geologic** ( al ), *aa.* : ارضیات کے متعلق؛ ارضیات کا ؛ ارضیاتی-
**geologically,** *adv.* : از روے ارضیات -
**geologist,** *n.* : ماهر ارضیات -
**Geomancy,** *n.* : رمالی ؛ علم رمل -
**geomancer,** *n.* : رمال -
**geomantic,** *a.* : رملی ؛ رمل کے متعلق -
**Geometer,** *n.* : (۱) مهندس ؛ هندسہ داں- (۲) ایک قسم کا کیڑا جو آگے چل کر تتلی بن جاتا ھے -
**Geometric** ( al ), *aa.* : هندسی ؛ هندسیہ -
*geometrical progression* : سلسلۂ هندسیہ -
*geometrical proportion* : هندسی تناسب -
*geometrical spider* : وہ مکڑی جس کے جالے میں هندسی اشکال پائی جاتی هیں -
*g. tracery* : هندسی شکلوں کے نقش و نگار -
**geometrically,** *adv.* : از روے هندسہ -
**Geometrize,** *v. i. & t.* : هندسہ کے قواعد پر عمل کرنا ؛ هندسہ کے اُصول کے مطابق کام کرنا -
**Geometry,** *n.* : علم هندسہ -
**geometrician,** *n.* : مهندس -
**Geophagy** ( -ji ), *n.* : مٹی کھانے کی بیماری -
**geophagist,** *n.* : وہ شخص جسے یہ بیماری ہو -

**Geoponic**, *a.* : (متعلق زبان میں یا مزاحاً) زرعی یا زراعتی -
**Geordie**, *n.* : کوئلے کی کان کا مزدور -
**George**, *n.* : (۱) سینٹ جارج انگلستان کا روحانی محافظ (۲) آرڈر آف گارٹر کا نشان -
*brown g.* : مٹی کا برتن -
*by G.* : (قسمیہ یا تعجائیہ) مقدس جارج کی قسم -
*St G.* : سینٹ جارج جو ایڈورڈ سوئم کے وقت سے انگلستان کا روحانی محافظ سمجھا جاتا ہے -
*St G.'s cross* : صلیب کی ایک شکل -
*St G.'s day* : ۲۳ اپریل -
**Georgette**, *a.* : ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا ؛ جار جٹ -
**Georgian**, *a.* : جارجی ؛ انگلستان کے بادشاہ جارج اول کے عہد سے لے کر جارج چہارم کے وقت تک کا یا جارج پنجم کے زمانے کا -
**Georgian**, *a.* & *n.* : (۱) گرجستانی ؛ گرجی - (۲) گرجی شخص یا زبان - (۳) ریاستہائے متحدہ امریکہ کی ریاست جارجیا کا -
**Georgic**, *n.* : ورجل کی اس نظم کا ایک باب جو کاشتکاری پر ہے -
**Geotropism**, *n.* : کشش ثقل کی نسبت سے پودوں کی نشو و نما کا اصول -
*negative g.* : تنوں کا مرکز زمین سے دور ہونے کا میلان -
*positive g.* : جڑوں کا مرکز زمین کی طرف بڑھنے کا میلان -
**geotropic**, *a.* : اس اصول کے متعلق -
**geotropically**, *adv.* : اس اصول کی رو سے -
**Geranium**, *n.* : (۱) ایک قسم کا پودا جس پر سارس کی چونچ سا پھل آتا ہے - (۲) ایک قسم کا پھول دار درخت - (۳) جی رینیم کا رنگ -
**Gerfalcon**(j-), *n.* : شمالی ممالک کا ایک قسم کا بڑا شکرا -
**Germ**, *n.* & *v. i.* : (۱) کسی جسم نامیاتی کا وہ حصہ جو بڑھ کر نیا جسم بن جانے کی صلاحیت رکھتا ہو - (۲) (حیوانیات) جنین؛ بیضہ دان ؛ جرثومہ (امراض کا) - (۳) جس سے کسی شے کا آغاز ہو ؛ ابتدا ؛ اصل ؛ تخم ؛ بیج - (۴) پھوٹنا ؛ نکلنا -
*in g.* : نارستہ -
**German**, *a.* : (۱) سگا ؛ حقیقی ؛ اب صرف sister, brother اور cousin. کے ساتھ مستعمل ہے - (۲) دیکھو germane -
**German**, *a.* & *n.* : جرمنی کا ؛ المانی ؛ المانی زبان ؛ جرمن زبان ؛ جرمنی کا باشندہ -
*G. measles* : ایک قسم کی کھسرہ (چھوٹی چیچک) -
*G. ocean.* : بحرہ شمالی ؛ بحر جرمن -
*G. silver* : نکل ؛ زنک اور تانبے کی بھرت -
*G. text* : قدیم ٹائپ کے انگریزی حروف (جو جرمن حروف سے مشابہ ہیں) -
*High G.* : جنوبی جرمنی کی زبان جو اب سارے ملک کی ادبی زبان ہے -
*Low G.* : (۱) جرمنی کی بولیاں جو High G. نہ ہوں - (۲) مغربی جرمن زبان کی مختلف شکلیں جن میں انگریزی اور ڈچ (ولندیزی) شامل ہیں -
**Germanish**, *a.* : کسی قدر جرمن -

**Germanism**, *n.* : (۱) جرمنی زبان کا محاورہ - (۲) جرمنوں کی خصوصیت ؛ عادت وغیرہ -
**Germanist**, *n.* : جرمن زبان و ادب کا عالم -
**Germanization**, *n.* : جرمن بنانا -
**Germanize**, *v. t.* & *i.* : جرمنی کا بنانا ؛ المانی بنانا ؛ جرمنی کی خصوصیات پیدا کرنا -
**Germanizer**, *n.* : جرمن بنانے والا -
**Germano**, :- (سابقہ) جرمن ؛ المانی -
**Germanomania**, *n.* : جرمن پرستی ؛ جرمن بننے کا خبط -
**Germanophil**, *a.* & *n.* : جرمن دوست -
**Germanophilist**, *n.* : جرمن دوست -
**Germanophobe**, *a.* & *n.* : جرمن ترس -
**Germanophobia**, *n.* : جرمن ترسی -
**Germander**, *n.* : ایک قسم کا پودا جس کا پھول نیلا ہوتا ہے -
**Germane**, *a.* : کسی موضوع یا مبحث سے تعلق رکھنے والا ؛ متعلق موضوع -
**Germanic**, *a.* & *n.* : (۱) جرمنوں کا (عموماً تاریخ میں آتا ہے) - (۲) ٹیوٹنی نسل کا - (۳) قدیم ٹیوٹنی زبان -
*East G.* : گاتھ لوگوں کی زبان اور بعض اور زبانیں جو اب معدوم ہوگئی ہیں -
*North G.* : سویڈن ناروے کی زبان -
*West G.* : جرمن ؛ انگریزی ولندیزی وغیرہ (زبانیں) -
**Germanity**, *n.* : جرمنوں کے مخصوص اوصاف ؛ جرمنوں کی خصوصیات ؛ جرمنیت -
**Germen**, *n.* : (نباتیات) بیضہ دان -
**Germicide**, *n.* & *a.* : وہ (شے) جس میں جراثیم کے ہلاک کرنے کی قوت ہو -
**germicidal**, *a.* : قاتل جراثیم ؛ جراثیم کش -
**Germinal**, *a.* : (۱) جنین کی نوعیت کا - (۲) نشو و نما کی ابتدائی حالت میں -
**germinally**, *adv.* : ابتدائی حالت میں -
**Germinate**, *v. i.* & *t.* : اپجنا ؛ اگنا ؛ پھوٹنا ؛ نکلنا ؛ اگانا ؛ نشو و نما دینا ؛ پیدا کرنا -
**germinant**, *a.* : اگنے والا ؛ اپجنے والا -
**germination**, *n.* : نمو ؛ اپج ؛ اگنا -
**germinative**, *a.* : اگانے والا -
**germinator**, *n.* : اگانے والا ؛ پیدا کرنے والا -
**Germon**(j-), *n.* : ایک قسم کے لمبے بازو والی مچھلی -
**Gerontocracy**, *n.* : بوڑھوں کی حکومت ؛ بوڑھوں کی حکمراں جماعت -
**-gerous** : (لاحقہ) رکھنے والا ؛ — دار -
*frondigerous* : (نباتیات) ورق دار ؛ برگ دار -
**Gerrymander**, *v. t.* & *n.* : ناجائز سیاسی اثر ڈال کر انتخاب میں کسی فریق کو فائدہ پہنچانا -
**gerrymanderer**, *n.* : وہ شخص جو ایسا کرے -
**Gerund**, *n.* : اسم مصدر -
*g.-grinder* : لاطینی زبان کا معلم -
**gerundial**, *a.* : متعلق بہ اسم مصدر -

**Gerundive**, *a.* & *n.* : (۱) اسم مصدر کا ؛ اسم مصدر کا سا - (۲) ( لاطینی صرف و نحو ) اسم مصدر کی صفت فعلی -

**gerundival**, *a.* : متعلق بہ اسم مصدر -

**gerundively**, *adv.* : اسم مصدر کے طور پر -

**Gesso** (-j), *n.* : ایک قسم کا پلستر جو مصوری اور سنگ تراشی میں استعمال ہوتا ہے -

**Gestation**, *n.* : حمل ؛ زمانۂ حمل -

**Gestatorial**, *a.*, *G. chair.* : وہ کرسی جس پر پوپ کو سوار کر کے بعض موقعوں پر لے جاتے ہیں -

**Gesticulate**, *v. i.* & *t.* : ہاتھ وغیرہ کی حرکت سے کسی مفہوم کا ظاہر کرنا -

**gesticulation**, *n.* : ہاتھ وغیرہ کی حرکت ؛ کسی مفہوم کو ادا کرنے کے لئے اشارت -

**gesticulative**, *a.* : اشارتی -

**gesticulator**, *n.* : اشارت کرنے والا -

**gesticulatory**, *a.* : اشارتی -

**Gesture**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) اشارہ ؛ اشارت - (۲) اشارے یا اشارت سے مطلب ، احساس یا جذبہ ظاہر کرنا ؛ کسی کو متاثر کرنے یا اس کی دلجوئی کے لئے کوئی بات -

**Get**, *v. t.*, & *i.* : (۱) حاصل کرنا ؛ فراہم کرنا ؛ مہیا کرنا ؛ کمانا ؛ نفع حاصل کرنا - (۲) یاد کرنا - (۳) حساب سے آنا ؛ نتیجے کے طور پر حاصل ہونا - (۴) پانا ؛ ملنا ؛ وصول کرنا ؛ رکھنا ؛ پاس ہونا - (۵) حاصل کرنا ؛ معلوم کرنا - (۶) سماجانا (خیال ، دماغ میں) - (۷) لگ جانا ( بیماری ) - (۸) بھگتنا ؛ برداشت کرنا ؛ کھانا ( لاٹھی وغیرہ ) - (۹) پکڑنا ؛ پھانسنا - (۱۰) بٹورنا ؛ سمیٹنا ؛ جمع کرنا - (۱۱) زچ کردینا ؛ عاجز کرنا ؛ چکر میں ڈال دینا ؛ ( دلیل میں غلطی ) پکڑنا - (۱۲) ( روز مرہ ) کھانا ( کھانا وغیرہ ) - (۱۳) جننا ؛ بچہ دینا - (۱۴) آمادہ کرنا ؛ تیار کرنا ؛ راضی کرنا - (۱۵) پہنچنا - (۱۶) کرنے لگنا ؛ ہوجانا ؛ ہونا -

*g. about* : (۱) چلنا پھرنا ؛ آنا جانا - (۲) پھیلنا ؛ مشہور ہونا -

*g. abroad* : پھیل جانا ؛ مشہور ہوجانا -

*g. along* : (۱) آگے بڑھنا ؛ کامیاب ہونا ؛ ترقی کرنا - (۲) کام چلانا - (۳) نبھنا ؛ نبھانا - (۴) ( well یا ill کے ساتھ ) کام نہ چلنا ؛ اچھا کام چلنا -

*g. at* : (۱) پہنچنا - (۲) معلوم کرنا ؛ پکڑنا ؛ قبضہ کرنا - (۳) ( عامیانہ ) چھیڑنا ؛ بنانا ؛ نقرہ کسنا - (۴) ( عامیانہ ) رشوت دینا ؛ ساز باز کرنا -

*g. away* : (۱) دور ہو - (۲) اجی رہنے دو -

*g. away* : بھاگ جانا ؛ روانہ ہونا ؛ دور ہونا -

*g. back* : (۱) لوٹ آنا ؛ واپس آجانا - (۲) واپس مل جانا -

*g. by heart* : زبانی یاد کرنا -

*g. down* : اترنا -

*g. in* : (۱) ممبر پارلیمنٹ منتخب ہونا - (۲) بیٹھنا ( گاڑی میں ) - (۳) کاٹ کرلانا ( فصل ) - (۴) وصول کرنا ( قرض ) - (۵) مقررہ وقت کے اندر ختم کرلینا ( کام ) - (۶) ٹھیک ضرب لگانا -

*g. into* : (۱) ( روز مرہ ) پہننا - (۲) چڑھ جانا ( نشہ ) -

*g. it* : مرمت ہونا ؛ مار کھانا ؛ ڈانٹا جانا -

*g. off* : (۱) اترنا ( گھوڑے وغیرہ سے ) - (۲) چھٹکارا پانا ؛ پیچھا چھڑانا - (۳) ہٹ جانا

*g. off* : (۱) بھاگ جانا - (۲) روانہ ہونا - (۳) سوجانا - (۴) سستا چھڑانا -

*g. on* : (۱) چڑھنا ( گھوڑے پر ) - (۲) تقریر کرنے کے لئے کھڑا ہونا - (۳) پہننا ؛ زیب تن کرنا - (۴) بڑھنا ؛ ترقی کرنا - (۵) کام چلانا - (۶) نبھنا ؛ نبھانا -

*g. on ( ill, well )* : کام نہ چلنا ؛ اچھا کام چلنا -

*g. on one's nerves* : ( کسی چیز کو دیکھکر ) جھنجھلانا ، طیش آجانا -

*g. ( person* or *thing ) on the brain* : کسی ( شخص یا چیز ) کا خیال دماغ میں بس جانا -

*g. out* : (۱) دور ہو - (۲) بس رہنے بھی دو ! - (۳) ظاہر ہوجانا ؛ کھل جانا - (۴) معلوم کرلینا - (۵) شائع کردینا یا بیان کرنا -

*g. out of* : (۱) نکلنا یا بھاگ نکلنا - (۲) رفتہ رفتہ چھٹ جانا ( عادت ) - (۳) ٹال جانا - (۴) راز معلوم کرنا یا روپیہ اینٹھنا -

*g. ovér* : (۱) غالب آنا ( مشکل پر ) - (۲) رد کرنا ( دلیل ) - (۳) دور ہونا ( بیماری ، حیرت وغیرہ ) - (۴) طے کرنا ؛ پورا کرنا - (۵) ( عامیانہ ) پھانسنا ؛ چرکا دینا -

*g. over* : ( کسی وقت طلب یا ناگوار کام کو ) ختم کرنا ؛ خدا خدا کرکے ختم کرنا -

*g. round* : (۱) ( میٹھی باتوں سے ) راضی کرلینا - (۲) ٹال دینا ؛ بچ نکلنا -

*g. ship under way* : جہاز کا لنگر اٹھانا -

*g. through* : (۱) پہنچنا ، پہنچانا منزل مقصود تک - (۲) ( مسودہ قانون ) پاس ہو جانا ؛ منظور ہوجانا - (۳) ( امتحان میں ) کامیاب ہو جانا ؛ پاس ہوجانا -

*g. through with* : کرڈالنا ؛ برداشت کرلے جانا -

*g. through* : (۱) ختم کرنا ؛ کرڈالنا - (۲) پاس ہونا ، منظور ہونا ( مسودہ قانون ، تجویز وغیرہ ) - (۳) کاٹ دینا ؛ گزار دینا ( وقت ) -

*g. to* : شروع کرنا -

*g. togther* : جمع کرنا ؛ اکٹھا کرنا -

*g. under* : زور کم کر دینا ( آگ کا ) -

*g. up* : (۱) اٹھنا ؛ سوکراٹھنا - (۲) چڑھنا (گھوڑے پر) - (۳) تیز ہونا ( آگ یا ہوا کا ) ؛ طوفانی ہونا ( سمندر کا ) ؛ نکل کر سامنے آنا ( شکار کا ) ؛ ٹپہ کھاکر اچھلنا ( گیند کا ) ؛ بنا ڈالنا ؛ قائم کرنا ؛ کپڑے پر استری وغیرہ کرنا ؛ درست کرنا ؛ سنوارنا ؛ بھڑکانا ( غصہ ) ؛ پیدا کرنا ؛ مہیا کرنا ؛ بناوٹ سے ظاہر کرنا (غصہ وغیرہ) ؛ کوئی مضمون امتحان کے لئے تیار کرنا -

*g. upon* : دیکھو GET ON -

*g.* (person) *upon a subject* : ( کسی شخص کو ) کسی موضوع ، گفتگو پر لانا -

*g. wind* : مشہور ہوجانا ؛ پھیل جانا -

*g. with child* : حاملہ کرنا -

*what has got him ?* اس کا کیا حشر ہوا -

**gettable**, *a.* : قابل حصول وغیرہ -

**Get**, *n.* : بیانا ؛ بچہ دینا ( جانور کا ) ؛ بچے ؛ جھول -

**Get-up**, *n.* : لباس ؛ وضع ؛ طرز ؛ انداز ؛ کتاب کی طباعت وغیرہ -

**Geum**, *n.* : ایک قسم کا پودا جو گلاب سے مشابہ ہوتا ھے -

**Gewgaw**, *n.* : کھلونا ؛ نمائشی زیور ؛ محض دکھاوے کی چیز -

**Gey**, *adv.* : ( اسکاچستان ) بہت ؛ بیحد ؛ بڑی حد تک -

**Geyser**, *n.* : (۱) گرم پانی کا چشمہ - (۲) ایک خاص قسم کا چولھا جس پر پانی گرم کیا جاتا ھے -

**Ghastly**, *a.* & *adv.* : (۱) خوف ناک؛ ڈراؤنی؛ مہیب ؛ بھیانک - (۲) مبالغہ کے ساتھ ؛ برا ؛ خراب - (۳) جس پر مردنی چھائی ہو ؛ زرد ( پڑنا ) ؛ وحشت ناک - (۴) خوف ناک ( تبسم ) -

**ghastlily**, *adv.* : بھیانک پن سے ؛ وحشت ناک طریقے سے -

**ghastliness**, *n.* : مردنی ؛ بھیانک پن -

**Gha (u) t**, *n.* : (۱) گھاٹ ( دریا کا ) - (۲) گھاٹ پہاڑ کا ؛ گھاٹی ؛ درہ -

*Eastern, and Western, Gg.* : مشرقی و مغربی گھاٹ جنوبی ہند کے دو کوہستانی سلسلوں کے نام ھیں -

**Ghazi**, *n.* : غازی -

**Ghee**, *n.* : گھی -

**Gherkin**, *n.* : چھوٹی ککڑی جو اچار ڈالنے کے کام آتی ھے -

**Ghetto**, *n.* : شہر میں یہودیوں کے رہنے کا مقام ؛ یہودی باڑہ -

**Ghibelline**, *n.* & *a.* : ( اطالوی ) شہنشاہ کی جماعت کا ( شخص ( جو قرون وسطی میں پوپ کے خلاف شہنشاہ کی حمایت کرتے تھے ) -

**Ghibellinism**, *n.* : ( اطالوی ) شہنشاہ کی حمایت -

**Ghost**, *n.* : (۱) روح ؛ دم ؛ جان - (۲) روح القدس - (۳) بھوت؛ پریت - (۴) دبلا پتلا آدمی - (۵) شائبہ ؛ وھم و گمان - (۶) ( بصریات ) زائد شبیہ ( جو عدسے کی خرابی سے نظر آتی ھے ) - (۷) مصنف یا مصور جو معاوضہ لے کر دوسروں کے نام سے کام کرے -

*give up the g.* : جانا ؛ انتقال کر جانا -

*not the g. of a chance* : مطلق امید نہیں -

*raise, lay, g.* : آسیب یا بھوت بلانا یا دور کرنا -

**ghosthood**, *n.* : بھوت پن -

**ghostlike**, *a.* : بھوت سا -

**Ghostly**, *a.* : (۱) ( قدیم ) روحانی ؛ غیر جسمانی ؛ دینی ؛ مذھبی - (۲) بھوت کاسا -

*g. comfort, counsel* : روحانی تسکین یا مشورہ جو پادری دیتا ھے -

*g. father, adviser, director* : وہ پادری جس کے سامنے گناھوں کا اعتراف کیا جائے -

*g. weapons* : (۱) مذھبی دلیلیں - (۲) مذھبی سزائیں -

*our g. enemy* : ابلیس ؛ شیطان -

**ghostliness**, *n.* : روحانیت ؛ مذھبیت ؛ بھوت کاسا ہونا -

**Ghoul**, *n.* : غول بیابانی -

**ghoulish**, *a.* : غول کاسا -

**ghoulishly**, *adv.* : غول کی طرح -

**Ghyll**, : دیکھو gill -

***Giallo antico***, *n.* : عمدہ قسم کا زرد مرمر جو اطالیہ کے کھنڈروں میں ملتا ھے -

**Giant**, *n.* & *a.* : (۱) دیو ؛ عفریت ؛ جن - (۲) ( یونانی دیو مالا ) زمین (Gaea) اور آسمان (Uranus) اور عالم اسفل (Tartarus) کی اولاد جس نے دیوتاوں سے جنگ کی تھی - (۳) کوئی عظیم الشان قوت - (۴) غیرمعمولی بڑے قد و قامت کا شخص؛ جانور یا درخت؛ دیو - (۵) غیرمعمولی قابلیت و جرأت یا قوت کا شخص ؛ جن - بہت پختہ قسم کی گچ -

*g. cement* :

*g. ('s) stride* : ایک قسم کا ورزشی آلہ جس سے انسان لمبے لمبے قدم اٹھا سکتا ھے -

*there were gg. in those days* : اگلے زمانے والے ھم سے بہت بڑے ہوتے تھے -

**giantlike**, *a.* : دیوسا ؛ دیو قامت؛ قوی ھیکل؛ عفریت صورت عظیم الجثہ ؛ دیو کا دیو -

**giantess**, *n.* : دیونی؛ غیر معمولی بڑے قد و قامت کی عورت -

**Giaour**, *n.* : کافر ( ترکی میں ازراہ تنفر عیسائیوں وغیرہ کو کہتے ھیں ) -

**Gibber**, *v. i.* & *n.* : (۱) بہت تیزی سے گفتگو کرنا جو اچھی طرح سمجھ میں نہ آسکے؛ بندر کی طرح شور مچانا - (۲) تیز لہجہ؛ وہ آواز جو سمجھ میں نہ آئے -

**Gibberish**, *n.* : بے معنی گفتگو؛ لایعنی شور ؛ غلط یا قواعد زبان کے خلاف گفتگو -

**Gibbet**, *n.*, & *v. t.* : (۱) سولی ؛ دار ؛ پھانسی - (۲) پھانسی کی سزا ؛ پھانسی دینا ؛ پھانسی پر لٹکائے رکھنا ؛ اس طرح لٹکانا جس طرح پھانسی پر لٹکاتے ھیں ؛ رسوا کرنا -

**Gibbon**, *n.* : ایک قسم کا بندر -

**Gibbous**, *a.* : محدب ؛ ابھرا ہوا - (۲) ( ھیئت ) نیم بریں ؛ نیم دائرے سے زیادہ روشن - (۳) کبڑا ؛ کوزپشت ؛ دوتا ؛ خمیدہ کمر -

**gibbosity**, *n.* : محدب ہونا ؛ نیم بریں ہونا ؛ نیم بریں -

**gibboso-** : ( مرکبات میں ) محدب ؛ نیم بریں -

**gibbously**, *adv.* : محدب شکل میں؛ نیم بریں حالت میں -

**Gibe, jibe**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) طعنہ زنی کرنا ؛ آوازے کسنا ؛ مذاق اڑانا ؛ تمسخر کرنا - (۲) طعنہ ؛ آوازہ ؛ پھبتی -

**giber**, *n.* : طعنہ زن؛ مذاق اڑانے والا -

**gibingly**, *adv.* : طعنہ زنی سے ؛ تمسخر سے -

**Giblets**, *n.* : مرغابی کے وہ اعضا جو پکانے سے پہلے الگ کردئے جاتے ھیں -

*g. soup* : وہ شوربا جو ان اعضاء سے تیار کیا جاتا ھے -

**Gibus**, *n.* : ایک قسم کی ٹوپی جو کھٹکے کے ذریعے سے کھولی اور بند کی جاسکتی ھے -

**Giddy**, *a.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) جس کا سر چکراتا ہو ؛ جسے دوران سر ہو - (۲) جس سے سر چکرا جائے ؛ دوران سر پیدا کرنے والا - (۳) تیزی سے چکر کھاتا ہوا - (۴) بے خود ؛ وارستہ مزاج؛ لاابالی ؛ من موجی ؛ متلون - (۵) سر میں چکر آجانا یا سر چکرا جانا -

*g.-go-round* : دیکھو MERRY-GO-ROUND -

*play the g. goat* : بیوقوفی کی حرکتیں کرنا -

**giddily**, *adv.* : (۱) دوران سر کی حالت میں - (۲) بیخودی میں ؛ لاابالی پن سے -

**giddiness**, *n.* : (۱) چکر ؛ دوران سر - (۲) بے خودی ؛ لا اُبالی پن ؛ تلون -

**Gift**, *n.*, & *v. t.* : (۱) بخشش ؛ دینا ؛ هدیہ ؛ سوغات ؛ عطیہ - (۲) ( قانون ) هبہ - (۳) خدا داد قابلیت ؛ ملکہ ؛ خدا کی دین ؛ وهبی کمال - (۴) تحفہ دینا ؛ تحفے یا عطیے کے طور پر دینا -

*g.-book* : وہ کتاب جو تحفہ دی گئی هو یا جو تحفہ میں دئے جانے کے قابل هو -

*g.-horse* : تحفے کا گھوڑا -

**gifted**, *a.* : قابل ؛ لائق ؛ خدا داد قابلیت رکھنے والا -

**giftie**, *n.* : خدا داد قابلیت ؛ ملکہ -

**Gig**, *n.* : ( ۱ ) ٹم ٹم - ( ۲ ) هلکی کشتی جو جہاز کے ساتھ رهتی ؛ هلکی کشتی جو ناؤ دوڑ میں استعمال هوتی هے -

*g.-lamps.* : ( عامیانہ ) چشمہ ؛ عینک -

*gigman* : ( ۱ ) وہ شخص جس کے پاس ٹم ٹم هو - ( ۲ ) بد مزاق متوسط طبقے کا شخص -

**Gig**, *n.* : ایک قسم کا بھالا ( مچھلی کے شکار کے لئے ) -

**Gigantic**, *a.* : ( ۱ ) دیو قامت ؛ عظیم الجثہ ؛ قوی هیکل - ( ۲ ) بہت بڑا ؛ عظیم الشان ؛ بڑا بھاری -

**gigantesque**, *a.* : دیو کی طرح -

**gigantically**, *adv.* : بہت ؛ نہایت -

**Giggle**, *v. i.* & *n.* : بد تمیزی سے هنسنا ؛ ٹھٹا لگانا ؛ رہ رہ کے هنس پڑنا ؛ بد تمیزی کی هنسی ؛ دبی هوئی هنسی -

**Giglet,-ot**, *n.* : بد تمیزی سے هنسنے والی لڑکی -

**Gigmanity**, *n.* : بد مزاق متوسط طبقے کے لوگ -

**Gig-mill**, *n.* : ( ۱ ) کپڑے کے هموار اور چکنا کرنے کی مشین - ( ۲ ) وہ عمارت جس میں یہ مشینیں هوں -

**Gilbertian**, *a.* : الٹا سیدھا ؛ مسخرے پن کا -

**Gild**, *v.t.* (p.p.usu. gilded also gilt as adj.): (۱) سونے کا پتر چڑھانا ؛ ملمع کرنا - ( ۲ ) دولت سے عیب پوشی کرنا ؛ دولت سے آنسو پونچھنا - ( ۳ ) سنہرا رنگنا ؛ سنہری روشنی سے چمکانا ؛ رنگ کرنا - ( ۴ ) خالی خولی شاندار الفاظ سے آراستہ کرنا -

*Gilded Chamber* : دارالامرا -

*gilded* or *gilt spurs* : سنہری مہمیز ( نائٹ کے رتبے کی علامت ) -

*gilded youth.* : وضع دار نو جوان ؛ فیشن والے نو جوان -

*gilt-cup* : ایک قسم کا پھول -

**gilder**, *n.* : ملمع ساز -

**gilding**, *n.* : ملمع سازی -

**Gild** : دیکھو GUILD -

**Gill**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) ( عموماً جمع ) گلپھڑا - ( ۲ ) گوشت جو مرغوں وغیرہ کے گلے سے لٹکتا هے - ( ۳ ) کا رونم کی نچلی سطح پر کی چمکدار دھاریاں - ( ۴ ) جبڑے پر کا گوشت - ( ۵ ) مچھلی کے پیٹ سے آلائش نکالنا اور صاف کرنا ؛ کا رونم کی دھاریاں دور کرنا ؛ جال ( g. net ) سے مچھلی پکڑنا -

*g.-cover* : وہ خول جس میں مچھلی کے گلپھڑے هوتے هیں -

*g.- net* : ایک قسم کا جال جس میں مچھلی گلپھڑوں سے پھنستی هے -

*rosv about the gg.* : چاق چوبند -

**gilled**, *a.* : گلپھڑے دار -

**Gill**(g-), *n.* : تنگ وادی یا درہ ؛ تنگ پہاڑی چشمہ -

**Gill**, *n.* : رقیق چیزوں کے ناپنے کا پیمانہ ؛ معمولی گلاس کا نصف -

**Gill**(j-) , *n.* : لڑکی ؛ محبوبہ -

*Jack and G.* : لڑکا اور لڑکی -

**Gillaroo**, *n.* : آئرستان کی ٹراؤٹ مچھلی -

**Gillie**, *n.* : ( اسکا چستان ) کوهستانی سردار کا خادم - ( ۲ ) شکاری کا ساتھی چھوکرا ( تاریخ ) -

**Gillyflower**, *n.* : ( ۱ ) ایک قسم کا پھول جس میں لونگ کی خوشبو هوتی هے - ( ۲ ) اس قسم کے اور پھول -

**Gilt**, ( p. p. of gild ) : Gild دیکھو

*cloth g.* : کپڑے کی جلد جس پر سنہری حروف کا ٹھپہ هو -

**Gilt**, *n.* : ملمع ؛ جھول ؛ گلٹ ؛ ( مجازاً ) اوپری خوبصورتی -

*g.-edged paper, securities, stocks, &c.* : وہ بے جوکھم تمسکات جن کو ٹرسٹی ( امین ) ترجیح دیتے هیں یا جن پر ایسا کرنا بخیال حفاظت و احتیاط لازم هے -

*take the g. off the gingerbread* : ظاهری چمک دمک سے قطع نظر کرنا -

**Gimbal**, *n.* : ایک آلہ جو جہاز میں قطب نما کو افقی حالت میں رکھنے کے لئے استعمال هوتا هے -

**Gimcrack**, *n.* & *a.* : کھلونا ؛ نمائشی چیز ؛ نکمی آرائشی چیز -

**gimcrackery**, *n.* : نمائشی چیزیں ؛ کھلونے -

**gimcracky**, *a.* : نمائشی ؛ حقیر ؛ بیکار ؛ نقلی ؛ دیکھنے هی دیکھنے کا ؛ بیکار ؛ قلعی دار ؛ نقلی -

**Gimlet**(j-), *n.* : برما ؛ سوراخ کرنے کا اوزار -

**Gimp, Gymp** (g-), *n.* : ریشم یا سوت کی بٹی هوئی ڈوری جس کے بیچ میں تار هوتا هے ؛ ریشم وغیرہ کی شست جو تار سے بندھی هو ؛ لیس کا موٹا حاشیہ -

**Gin.**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) پھندا ؛ جال ؛ دام - ( ۲ ) ایک قسم کی جرثقیل کی کل - ( ۳ ) روئی اوٹنے کی مشین - ( ۴ ) بنولے نکالنا -

**Gin**, *n.* : ایک قسم کی شراب جو غلے سے بنتی هے -

*g.- palace* : بڑی ٹیپ ٹاپ کا شراب خانہ -

*g.-shop* : جن شراب کی دوکان -

*g.-sling* : ایک امریکن شربت جس میں یہ شراب اور کچھ خوشبو وغیرہ پڑی هوتی هے -

**Gingall**, *n.* : ایک قسم کی هلکی توپ -

**Ginger**, *n.*, *a.*, & *v. t.* : ( ۱ ) ادرک - ( ۲ ) ( روز مرہ عامیانہ ) جوش ؛ تیزی ؛ طراری - ( ۳ ) هلکا سرخی مائل زرد رنگ - ( ۴ ) اس رنگ کا - ( ۵ ) ادرک کی چاشنی دینا ؛ گھوڑے کو دوڑانے کے لئے اس کے سرین کی چھیڑنا ؛ ( کسی شخص کو ) ابھارنا ؛ اکسانا ؛ تیز کرنا ؛ گرمانا -

*black g.* : بن چھلی ادرک جو جزائر شرق الهند سے آتی هے -

*g.-ale, g.- beer* : ادرک کی جھاگ دار شراب -

*g.-brandy* : ایک قسم کی شراب -

*g. bread* : (۱) ادرک پڑی هوئی میٹھی ٹکیا - (۲) نمائشی شوخ اور بھدا -

*g.-bread nut, g.-nut* : ادرک پڑے چھوٹے بسکٹ -

*g.-race* ; ادرک کی جڑ ؛ ادرک -

*white g.* : چھلی ہوئی ادرک جو جمیکا سے آتی ھے -

**gingery,** *a.* : (۱) ادرک دار - (۲) جوشیلا ؛ تیز ؛ طرار -

**Gingerade,** *n.* : ادرک کی شراب -

**Gingerly,** *adv. & a.* : بہت احتیاط سے ؛ ڈرتے ڈرتے ؛ با احتیاط -

**Gingham,** *n.* : (۱) رنگین سوت کا بنا ہوا دھاری دار کپڑا - (۲) چھتری (روز مرہ) -

**Gingili,** *n* : جزائر شرق الہند کا ایک پودا جس سے ایک قسم کا شیریں تیل نکلتا ھے -

**Gingival,** *a.* : مسوڑوں کا -

**Gingko,** *n.* : ایک جاپانی درخت جس کے پتے پنکھے کی شکل کے ہوتے ہیں -

**Ginglymus,** *n.* : جسم کا ایک جوڑ جو صرف دو طرف حرکت کر سکتا ھے -

**Ginseng,** *n.* : ایک درخت کی جڑ جو بطور دوا استعمال ہوتی ھے -

**Gippo,** *n.* : (فوجی روز مرہ) شوربہ ؛ دم پخت سالن -

**Gippy,** *n.* : (فوجی روز مرہ) مصری سپاھی -

**Gipsy, gy-,** *n.* : (۱) جپسی ؛ ایک خانہ بدوش قوم - (۲) (مذاق میں) شریر یا سانولی عورت -

*g.-bonnet.* : ایک قسم کی عورتوں کی ٹوپی -

*g.-rose.* : ایک پودا جس کا پھول منڈی کی شکل کا ہوتا ھے -

*g.-table.* : ہلکی تپائی -

**gipsydom,** *n.* : جپسی قوم -

**gipsyfy,** *v. t.* : جپسی بنانا ؛ خانہ بدوش بنانا -

**gipsyhood,** *n.* : جپسی ہونا ؛ خانہ بدوش ہونا ؛ خانہ بدوشی -

**gipsyism,** *n.* : جپسی پن -

**gipsyish,** *a.* : جپسی جیسا ؛ کسی قدر جپسی -

**Giraffe,** *n.* : زرافہ افریقہ کا ایک چوپایہ جس کی اگلی ٹانگیں بہت لمبی ہوتی ہیں -

**Girandole,** *n.* : (۱) (آتشبازی کی) چرخی - (۲) چرخی چھوٹنا - (۳) چکر کھاتا ہوا فوارہ - (۴) موم بتیوں کا جھاڑ - (۵) جڑاؤ آویزہ یا کرن پھول -

**Girasol (e) (j-),** *n.* : ایک قسم کا قیمتی پتھر -

**Gird** (girded or girt), *v. t.* : (۱) پیٹی باندھنا ؛ پٹکا باندھنا - (۲) تقویت پہنچانا؛ مضبوط کرنا ؛ مستحکم کرنا - (۳) پیٹی میں تلوار باندھنا - (۴) پٹی یا پٹکے سے کسنا - (۵) لپیٹنا - (۶) گھیرا ڈالنا ؛ حلقہ ڈالنا ؛ احاطہ کرنا - (۷) محاصرہ کرنا ؛ گھیرنا -

*g. oneself* or one's *loins* : تیار ہونا ؛ کمر باندھنا -

**Gird,** *v. i., & n.* : مذاق کرنا ؛ آوازے کسنا ؛ طعنہ زن ہونا؛ طعنہ ؛ مذاق ؛ ہنسی -

**Girder,** *n.* : (۱) شہتیر ؛ دھنی ؛ گرڈر - (۲) چھت یا پل کی ڈاٹ -

**Girdle,** *n.* , *& v. t.* : (۱) پیٹی ؛ پٹکا؛ کمر کی ڈوری - (۲) حلقہ ؛ گھیرا - (۳) درخت کی چھال چھیل کر جو حلقہ اس کے گرد بنا دیا جاتا ھے - (۴) (مضربات) چپلی ؛ جسم کا وہ حصہ جس کے سہارے سے ہاتھ پیر وغیرہ ٹکے ہوئے ہوتے ہیں - (۵) پیٹی باندھنا ؛ پٹکا باندھنا ؛ احاطہ کرنا ؛ گھیرنا ؛ حلقہ میں لینا ؛ درخت کے تنے کے گرد حلقہ بنا کر اس کو زیادہ پھل دار کرنا یا خشک کردینا -

**Girdle,** *n.* : (اسکا چستان ، شمالی) الٹے توے کی طرح کی چیز کیک سینکنے کے لئے -

*g.-cake* : وہ کیک جو اس پر بنایا جائے -

**Girl,** *n.* : (۱) لڑکی ؛ بچی - (۲) ناکتخدا عورت ؛ دوشیزہ ؛ کنواری - (۳) خادمہ ؛ چھوکری - (۴) محبوبہ ؛ معشوقہ -

*best g.* : معشوقہ ؛ محبوبہ -

*old g.* : (۱) عورت کو محبت یا حقارت سے کہتے ہیں - (۲) گھوڑی وغیرہ کے لئے اسی موقع پر آتا ھے -

*the gg.* : ایک خاندان کی لڑکیاں ( خواہ انکی شادی ہوئی ہویا نہ ہوئی ہو ) -

**girlhood,** *n.* : لڑکپن ؛ بچپن ؛ دوشیزگی ؛ کنیا پن ؛ بچی لڑکی ( پیار میں ) -

**girlish,** *a.* : معصوم ؛ بھولی ؛ کم سن ؛ شرمیلا ؛ شرمیلی -

**girlishly,** *adv.* : بھولے پن سے ؛ شرمیلے پن سے -

**girlishness,** *n.* : معصومیت ؛ بھولا پن ؛ شرمیلا پن -

**Girondist,** *n. & a.* : ۱۷۹۱ - ۹۳ میں معتدل جمہوری پارٹی کا رکن فرانس میں ؛ معتدل جمہوریت پسند

**Girt,** *n. & v. t.* : (۱) کسی چیز کے گرد کی پیمائش - (۲) اس قسم کی پیمائش کرنا -

**Girt** : دیکھو GIRD

**Girth** *n., & v. t.* : (۱) (گھوڑے کا) تنگ ؛ زیر بند - (۲) استوانہ نما چیز کے گرد کی پیمائش - (۳) تنگ کسنا ؛ تنگ باندھنا - (۴) گھیرنا ؛ احاطہ کرنا -

**Gist,** *n.* : خلاصہ ؛ اصل مدعا ؛ اصل مطلب ؛ لب لباب -

**Gittern,** *n.* : دیکھو CITHERN -

**Give,** *v. t. & i.* ( gave, given ) : (۱) دینا ؛ عنایت کرنا ؛ عطا کرنا ؛ بخشنا ؛ ہبہ کرنا ؛ ہدیہ دینا ؛ نذر کرنا ؛ ترکہ میں دینا ؛ نکاح میں دینا - (۲) حوالہ کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ پیش کرنا - (۳) پلانا (دوا) - (۴) پہنچانا ( پیغام ) - (۵) دینا ( قول زبانی ) - (۶) ادا کرنا ؛ فروخت کرنا - (۷) وقف کرنا ؛ صرف کرنا - (۸) عادت ہونا ؛ لت ہونا - (۹) مارنا ( ٹھوکر، نعرہ)؛ دینا (دعا، حکم) - (۱۰) فیصلہ کرنا - (۱۱) پیش کرنا ؛ بڑھانا ( ہاتھ مصافحہ کے لئے ) - (۱۲) ظاہر کرنا - (۱۳) گانا ؛ نقل کرنا ؛ ایکٹ کرنا - (۱۴) باعث ہونا ؛ وجہ تسمیہ ہونا - (۱۵) مقرر کرنا ؛ منسوب کرنا ؛ رکھنا ( نام ) - (۱۶) پیدا کرنا ؛ دینا ؛ نکلنا - (۱۷) ڈھیلا پڑنا ؛ گر پڑنا ؛ بیٹھ جانا ؛ بٹ جانا ؛ سکڑ جانا - (۱۸) ( کھڑ کی کا کسی طرف ) کھلنا -

*g. a person to understand* : اطلاع دینا ؛ کہنا -

*g. a piece of* one's *mind* : پر زور طریقے سے اظہار اختلاف کرنا -

*g. away* : (۱) دے ڈالنا ؛ ہبہ کرنا - (۲) دلہن کو دولہے کے ساتھ رخصت کرنا - (۳) راز فاش کرنا - (۴) ( تضحیک وغیرہ کا ) مورد بنانا - (۵) تقسیم کرنا ( انعام ) -

*g. back* : واپس کرنا ؛ لوٹا دینا -

*g. birth to* : جننا ؛ پیدا کرنا -

*g. chase* : پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا -

*g. child some thing to cry for* : سچ مچ رلانا ؛ جو بچہ خواہ مخواہ روتا ہو اسے چڑا دینا -

*g. ear to* : شنوائی کرنا ؛ غور سے سننا -

*g. forth* : نکالنا ؛ خارج کرنا ؛ شائع کرنا ؛ اطلاع دینا -

*g. ground* : پسپا ہونا -

*g. him his due* : اس میں جو اچھی باتیں ہیں انھیں ماننا چاہیے ؛ عیب سے جولاہا بکفتی هنرش نیز بگو -

*g. in* : دب جانا ؛ اطاعت قبول کرلینا ؛ مان لینا ؛ باضابطہ داخل کرنا ( درخواست ) ؛ بطور ضمیمے کے شامل کرنا -

*g. it him* : مارنا ؛ کندی کرنا ؛ مرمت کرنا -

*g. me-* : مجھے تو — پسند ھے -

*g. off* : نکالنا ؛ خارج کرنا ( دھواں وغیرہ ) -

*g.* one *as good as* one *gets* : گھونسے کا جواب گھونسے سے دینا ؛ ترکی بترکی جواب دینا -

*g. out* : (۱) اعلان کرنا - (۲) نکالنا ؛ خارج کرنا - (۳) تقسیم کرنا - (۴) تھک کر نڈھال ہو جانا - (۵) کم پڑنا -

*g. over* : دست بردار ھوجانا ؛ ترک کرنا ( عادت ) ؛ باز رهنا ؛ حوالہ کرنا -

*g. place* : کسی کے لیے جگہ خالی کرنا ؛ ایک شخص کی جگہ یا اس کے بعد دوسرے کا آنا -

*g. rise to* : باعث ہونا ؛ سبب ہونا -

*g. the time of the day* : سلام کرنا ؛ صبح بخیر ' شام بخیر وغیرہ کہنا -

*g. the world, g.* one's *ears* : ( کسی چیز کے لیے ) بڑی سے بڑی قربانی کرنا -

*g. to the world* : مشتہر کرنا ؛ شائع کرنا -

*give up* : (۱) چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہو جانا ؛ مستعفی ہو جانا - (۲) حوالہ کرنا ؛ دے دینا - (۳) مغلوب ہو جانا ؛ بے تاب ہو جانا ( جذبات سے ) - (۴) قطع تعلق کر لینا - (۵) کوشش سے باز آنا - (۶) عادت ہونا ؛ لت ہونا - (۷) ظاہر کر دینا ( شرکائے جرم کے نام وغیرہ ) - (۸) لاعلاج یا لا حل سمجھ کر چھوڑ دینا ؛ مایوس ہوجانا -

*given over to evil courses* : بری عادتوں کا بندہ -

**giver**, *n.* : دینے والا وغیرہ -

**Give**, *n.* : لچک -

*g. and take* : دونوں طرف سے رعایت ؛ سمجھوتا ؛ مصالحت ؛ گفت و شنید -

**Gizzard** ( g- ), *n.* : ( عضویات ) سنگ دانہ ؛ پوٹا -

*fret* one's *g.* : دق کرنا ؛ پریشان کرنا یا ہونا -

*sticks in* one's *g.* : حلق سے نہیں اترنا ( استعارتاً ) ؛ ناگوار ہونا -

**Glabrous**, *a.* : ( تشریح وغیرہ ) بغیر بالوں کا ؛ چکنی کھال کا ؛ بے مو -

*Glace* ( -ahsa ), *a.* : (۱) چکنا ؛ چمکدار ؛ پالش کیا ہوا - (۲) شکر آمیختہ ؛ برف میں لگا ہوا ؛ برف پڑا ہوا -

**Glacial** ( -asial, -ashl. ), *a.* : (۱) برف کا ؛ برفانی - (۲) (کیمیا) بلورہ دار ؛ قلم دار - (۳) ( ارضیات ) برفانی -

*g. epoch, era, period* : برفانی دور -

**glacially**, *adv.* : برفانی حالت میں -

**Glaciated** ( -s-, -sh- ), *a.* : جو برف گرنے سے چکنا ہو جائے ؛ جس پر برف کی تہ جمی ہو ؛ یخ بستہ -

**glaciation**, *n.* : برف سے چکنا ہونا ؛ برف کی تہ جم جانا ؛ یخ بستگی -

**Glacier**, *n.* : برف کی چٹان یا برف کا چشمہ -

**glaciered**, *a.* : برف کی چٹانوں سے ڈھکا ہوا -

**Glacis** ( Or as F ), *n.* : قلعے کا پشتہ -

**Glad**, *a.* & *v. t.* : (۱) خوش ؛ مسرور ؛ مگن ؛ دلشاد ؛ خرم ؛ شادمان - (۲) سرور آگیں ؛ مسرت بھری - (۳) مسرت بخش ؛ دلپذیر ؛ خوش آئند ( خبر وغیرہ ) - (۴) شگفتہ ؛ پاکیزہ (مزاج)- (۵) خوش کرنا -

*g. rags* : ( عامیانہ ' امریکہ ) اتوار کا لباس ؛ رسمی لباس -

*the glad eye* : سرور بھری نظر ؛ لگاوٹ کی نظر -

**gladden**, *v. t.* : ( قدیم ) خوش کرنا ؛ مسرور کرنا ؛ باغ باغ کرنا -

**gladly**, *adv.* : خوشی سے ؛ بہ خوشی -

**gladness**, *n.* : خوشی خرمی ؛ مسرت؛ شادمانی ؛ انبساط -

**gladsome**, *a.* : ( شاعرانہ ) خوش ؛ خرم ؛ شادمان ؛ مگن ؛ مسرور -

**gladsomely**, *adv.* : خوشی سے ؛ شادان و فرحان -

**gladsomeness**, *n.* : خوشی ؛ خرمی ؛ شادمانی -

**Glade**, *n.* : (۱) جنگل کے بیچ میں کھلا میدان یا رستہ - (۲) جنگلوں کے درختوں کے درمیان راستہ ؛ لیکھ ؛ بٹیا -

**Gladiator**, *n.* : (۱) پیشہ ور تیغ زن ( جس کا روما کے قدیم میں عام جشن یا تماشوں میں مقابلہ کرایا جاتا تھا ) - (۲) مناظرے کا مرد میدان -

**Gladiolus** ( or gladi- ), *n.* ( pl. -luses, -li ) : ایک پھول دار درخت جس کے پتے تلوار کی شکل کے ہوتے ہیں -

**Gladstone**, *n.* & *a.*, G. ( bag ) : ایک قسم کا ہلکا سفری ہینڈ بیگ -

*G. claret* : ارزاں قسم کی شراب جو گلیڈ اسٹون کے زمانہ ( ۱۸۶۰ ع ) میں محصول کم ہو جانے سے بہت رائج ہوگئی تھی -

**Glair**, *n.* & *v. t.* : (۱) انڈے کی سفیدی - (۲) وہ چپکنے والا مسالہ جو اس سے بنایا جاتا ھے ؛ لیس دار شے - (۳) انڈے کی سفیدی یا کوئی اور لیس دار چیز لپیٹ دینا -

**glaireous**, *a.* : لیس دار ؛ سفیدی دار -

**glairy**, *a.* : انڈے کی سفیدی کا سا ؛ لیس دار -

**Glaive**, *n.* : چوڑے پھل کی تلوار -

**Glamour**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) سحر ؛ جادو ؛ ٹوٹکا - ( ۲ ) نظر فریب حسن - ( ۳ ) جادو کرنا ؛ موہ لینا -

*cast a g. over* : ( کسی پر ) سحر کرنا ؛ جادو کرنا -

**glamorous**, *a.* : سحر کا ؛ جادو کا ؛ مسحور کن؛ نظرفریب -

**Glance**, *v. i.*, & *t.* & *n.* : ( ۱ ) اچٹنا ؛ اچٹ جانا (ہتھیار وغیرہ کا) - ( ۲ ) (کسی مضمون پر) اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا یا سرسری بحث کرنا - ( ۳ ) چمکنا ؛ دمکنا ؛ چمک

اٹھنا - ( ۴ ) ترچھی حرکت یا رگڑ - ( ۵ ) ( کرکٹ ) ھٹ جو گیند کو کنکھیوں سے دیکھکر لگائی جاے - ( ۶ ) چمک ؛ جھلک - ( ۷ )سرسری نظر ؛ اچٹتی نظر -

*g. at* : سرسری نظر ڈالنا ؛ طنزاً اشارہ کرنا -

*g.* one's *eye at* or *over.* : نظر دوڑانا ؛ نظر پھیرنا ؛ متوجہ ھونا -

*g. over* : ایک نظر ڈالنا ؛ سرسری طور پر پڑھنا -

**glancingly,** *adv.*: اچٹتے ھوے ؛ سرسری طور پر -

**Gland,** *n.* : ( عضویات نباتیات ) غدود -

**glandless,** *a.* : بے غدود -

**glandular,** *a.* : غدودی ؛ غدود نما -

**glandule,** *n.* : چھوٹا غدود -

**glanduliferous,** *a.* : پر غدود -

**glandulose,** *a.* : پر غدود -

**glandulous,** *a.* : غدودی -

**Glanders,** *n.* pl. ( ۱ ) گھوڑوں کی ایک متعدی بیماری جس میں جبڑوں کے نیچے کا حصہ سوج جاتا ھے اور نوک سے رطوبت خارج ھوتی ھے ؛ کنار - ( ۲ ) یہی بیماری جب وہ انسان کو لگ جاے -

**glandered,** *a.*: اس بیماری کا مریض -

**glanderous,** *a.* : اس بیماری سے متاثر -

**Glandiferous,** *a.* : بلوط سے لدا ھوا -

**Glandiform,** *a.* : ( ۱ ) بلوط نما - ( ۲ ) غدود نما -

**Glare,** *v. i. & t.; & n.* : ( ۱ ) چوندھیا دینا ؛ چکا چوند ڈالنا ؛ نظر خیرہ کر دینا - ( ۲ ) بہت زیادہ نمایاں ھونا ؛ نظر میں چبھنا - ( ۳ ) گھور کر یا گرم نگاھوں سے دیکھنا - ( ۴ ) آنکھوں سے نفرت یا حقارت ٹپکنا ؛ خیرہ کن روشنی ؛ تاب و تب ؛ آفتاب کی روشنی - ( ۵ ) بھڑکیلا پن ؛ بھدی آرائش - ( ۶ ) ٹکٹکی ؛ گھری نظر ؛ غضب آلود نظر -

**glaringly,** *adv.* : فاش طور پر ؛ نمایاں طور پر ؛ نظر کو خیرہ کرتے ھوے -

**glaringness,** *n.* : خیرہ کن ھونا ؛ فاش ھونا ؛ نمایاں ھونا -

**glary,** *a.* : خیرہ کن ؛ بھڑکیلا ؛ غضب آلود -

**Glass,** *n.* : ( ۱ ) شیشہ ؛ زجاج ؛ آبگینہ ؛ کانچ - ( ۲ ) شیشے سے مشابہ چیزیں ( ۳ ) شیشے کے برتن ' زیور وغیرہ - ( ۴ ) شیشہ کا گلاس - ( ۵ ) گلاس بھر - ( ۶ ) ریت گھڑی - ( ۷ ) گاڑی کی کھڑکی - ( ۸ ) تصویر کا آئینہ ' شیشہ - ( ۹ ) پودوں کا شیشے کا سرپوش ؛ کھڑکیوں کا شیشہ - ( ۱۰ ) آئینہ ؛ شیشہ ؛ آرسی - ( ۱۱ ) آتشی شیشہ - ( ۱۲ ) ( جمع ) عینک ؛ چشمہ - ( ۱۳ ) عینک کا شیشہ - ( ۱۴ ) گھڑی کا شیشہ - ( ۱۵ ) عدسہ - ( ۱۶ ) دور بین ؛ خورد بین - ( ۱۷ ) ھوا پیما -

*g.-blower* : آبگینہ ساز ؛ شیشہ گر ؛ منہیار -

*g.-case* : شیشہ کا ڈبہ -

*g.-cloth* : شیشہ صاف کرنے کا کپڑا -

*g.-culture.* : پودوں کو شیشے کے اندر اگانا -

*g.-dust* : کانچ کا برادہ -

*g. eye.* : ( ۱ ) نقلی آنکھ ؛ شیشے کی آنکھ - ( ۲ ) گھوڑوں کی ایک بیماری -

*g.-house.* : شیشہ کا کارخانہ ؛ شیشہ گھر ( پودوں کے لئے یا مصوری کے لئے ) -

*g.-paper* : وہ کاغذ جس پر شیشے کا برادہ چپکا ھوتا ھے -

*g.-ware* : شیشے کے آلات ؛ کانچ کا سامان -

*glasswort.* : ایک قسم کا درخت جو پہلے شیشہ بنانے میں کام آتا تھا -

**glassful,** *n.* : کوئی چیز جو گلاس بھر ھو -

**glassless,** *a.* : بے شیشے کا -

**Glass,** *v. t.* : ( ۱ ) ( شاذ ) شیشہ لگانا ؛ آئینہ جڑنا - ( ۲ ) ( شاذ ) شیشے کے ڈبے میں رکھنا - ( ۳ ) ( شاذ ) ( آنکھوں کو ) پتھرا دینا - ( ۴ ) عکس ڈالنا -

*glassing-jack* : ایک مشین جو چمڑا صاف کرتی ھے -

**Glassy,** *a.* : ( ۱ ) شیشے کے مانند ؛ کانچ سا - ( ۲ ) بے رونق ؛ بے نور ؛ پتھرائی ھوئی ( آنکھوں کے لئے ) - ( ۳ ) شفاف ( پانی کی سطح ) -

**glassily,** *adv.* : ( ۱ ) آئینے کی طرح - ( ۲ ) پتھرا کر -

**glassiness,** *n.* : شفاف ھونا ؛ ھموار ھونا ؛ پتھرایا ھوا ھونا -

**Glaswegian,** *a. & n.* : گلاسگو کا ( باشندہ ) -

**Glauber's salt** (s), *n.* : سوڈیم سلفیٹ -

**Glaucoma,** *n.* : آنکھ کی بیماری جس میں پتلی پھیل جاتی ھے اور نظر رفتہ رفتہ جاتی رھتی ھے -

**glaucomatous,** *a.* : اس کا مریض -

**Glaucous,** *a.* : مٹیالا ؛ آبی یا سبز رنگ کا -

**Glaze,** *v. t. i., & n.* : ( ۱ ) شیشے لگانا ؛ شیشے جڑنا ؛ شیشہ دار کھڑکیاں لگانا - ( ۲ ) شیشے کا روغن کرنا - ( ۳ ) ( کپڑے چمڑے وغیرہ پر ) کسی چمکدار چیز کی تہ دینا - ( ۴ ) رگڑ کر چمکا دینا ؛ پالش کرنا ؛ صیقل کرنا - ( ۵ ) جالا پڑنا ( آنکھ میں ) ؛ پتھرا جانا ؛ بے نور ھو جانا - ( ۶ ) شیشہ کا روغن ؛ کلپ ؛ پالش -

*glaze in* : شیشہ جڑنا -

**glazer,** *n.* : شیشہ لگانے والا وغیرہ -

**glazy,** *a.* : چمکدار -

**Glazier,** *n.* : کھڑکیوں میں شیشہ لگانے والا ؛ شیشہ ساز -

**glaziery,** *n.* : شیشہ سازی کا کام یا کارخانہ -

*is your father a glazier?* ( مزاحاً ) ( اس شخص سے کہتے ہیں جو سامنے آکر دیکھنے میں حائل ھوتا ھے ) کیا آپ شیشے کی طرح شفاف ھیں -

**Glazing,** *n.* : (۱) شیشہ لگانا وغیرہ - (۲) کھڑکیاں ( شیشہ دار ) - ( ۳ ) شیشے کا لک ؛ پالش ؛ صیقل -

**Gleam,** *n., & v. i.* : (۱) جھلک ؛ چمک دمک - (۲) کسی صفت وغیرہ کی جھلک ؛ ( امید وغیرہ کی ) کرن ؛ شعاع - ( ۳ ) جھلکنا ؛ چمکنا ؛ دمکنا -

**gleamy,** *a.* : چمکدار ؛ جھلکتا ھوا -

**Glean**, *v. i. & t.* : (۱) خوشہ چینی کرنا ؛ بالیں جمع کرنا ؛ چننا ؛ بالیں توڑ کر کھیت کو صاف کرنا - (۲) جمع کرنا؛ چننا

**gleaning**, *n.* : خوشہ چینی -

**gleaner**, *n.* : خوشہ چین -

**Glebe**, *n.* : ( شعر ) (۱) قطعۂ زمین ؛ کھیت - (۲) گرجا کے متعلق زمین ؛ وہ زمین جو پادری کی تنخواہ کے لئے وقف ہو -

**Glee**, *n.* : (۱) موسیقی کی ایک خاص چیز جسے مختلف آوازوں کے تین یا زیادہ اشخاص باری باری سے گاتے ھیں - (۲) خوشی ؛ شادمانی ؛ مسرت ؛ انبساط ؛ سرور ؛ نشاط ؛ طرب -

**gleeful**, *a.* : خوش ؛ مسرور ؛ شادمان -

**gleefully**, *adv.* : مسرت سے ؛ شادمانی سے -

**gleesome**, *a.* : مسرور ؛ مگن -

**Gleet**, *n.* : ریم ؛ پتلا مواد جو زخم سے یا مثانے سے نکلتا ھے -

**gleety**, *a.* : اس مواد سے بھرا ہوا -

**Glen**, *n* : تنگ گھاٹی -

**Glendoveer**, *n.* : ایک پری -

**Glengarry**, *n.* : ایک قسم کی ٹوپی جس کو عموماً اسکا چستان کے پہاڑی لوگ پہنتے ھیں -

**Glenlivet**, *n.* : ایک قسم کی شراب ( اسکا چستان کی ) -

**Glib**, *a. & adv.* : (۱) چکنی ؛ صاف ؛ ہموار ؛ پھسلنی ( سطح وغیرہ کے لئے ) - (۲) ( شاذ ) ( حرکت کے لئے ) بے رکاوٹ ؛ بے تکلف - (۳) طرار ؛ لسان ؛ چرب زبان ؛ تیز ؛ سرپٹ ؛ بے لگام ( زبان ، گفتگو ) - (۴) چرب زبانی سے ؛ طراری سے -

**glibly**, *adv.* : روانی کے ساتھ ؛ سرپٹ ؛ تیزی سے ؛ طراری سے ؛ صفائی سے ؛ چکنے پن سے -

**glibness**, *n.* : ہمواری ؛ چکناپن ؛ تیزی ؛ طراری ؛ لسانی -

**Glide**, *v. i. & t., & n.* : (۱) سبک رفتار سے چلنا ؛ پھسلنا ؛ خاموشی سے بہنا ؛ گذرنا وغیرہ - (۲) دبے پاوں جانا ؛ چوری سے جانا ؛ آہستہ آہستہ جانا - (۳) بغیر محسوس کئے گزر جانا - (۴) ( ایک چیز کا دوسری میں ) بتدریج منتقل ہونا ؛ رفتہ رفتہ بدلنا - (۵) سبکی سے چلانا ؛ پھسلانا ؛ آہستہ لے جانا ؛ پھسلنا ؛ چپکے سے گزرنا - (۶) ( موسیقی ) بغیر محسوس ہوئے سر بدلنا - (۷) ( صوتیات ) انتقال لسانی -

**glider**, *n.* : آہستہ گذرنے والا ؛ پھسلنے والا -

**glidingly**, *adv.* : آہستہ آہستہ ؛ خاموشی سے ؛ سبکی سے ؛ دبے پاؤں سے ؛ غیر معلوم طریق پر -

**Glim**, *n.* : ( عامیانہ ) روشنی ؛ شمع ؛ چراغ ؛ لالٹین ؛ دیا -

**Glimmer**, *v. i., & n.* : جھلملانا ؛ ٹمٹمانا ؛ جھمکنا ؛ رہ رہ کر چمکنا ؛ ٹمٹماہٹ ؛ جھلملاہٹ ؛ جھمک ؛ خفیف سی جھلک ؛ کرن ؛ شعاع ( امید وغیرہ کی ) -

**Glimpse**, *n., & v. t. & i.* : جھلک ؛ سرسری جلوہ ؛ جھلک نظر آنا ؛ جھلک دیکھنا ؛ سرسری نظر ڈالنا ؛ ( شاعرانہ ) جھلک دکھانا ؛ پوپھٹنا -

**Glint**, *v. i. & t. & n.* : (۱) کوندنا ؛ چمکنا ؛ جگمگانا - (۲) چمکانا ؛ عکس ڈالنا -

**Glissade** (-ahd), *n., & v. i.* : (۱) کسی چیز کی مدد سے پھسلنا ( کھڑی چٹان یا برف وغیرہ پر ) -

**Glisten** ( -isn ), *v. i., & n.* : رہ رہ کر چمکنا ؛ جھلکنا ؛ دمکنا ؛ جگمگانا - (۲) چمک دمک وغیرہ -

**Glister**, *v. i., & n.* : ( قدیم ) دمکنا ؛ جگمگانا ؛ چمک دمک -

**Glitter**, *v. i., & n.* : (۱) چمکنا ؛ دمکنا ؛ جھمکنا ؛ جگمگانا ؛ درخشاں ہونا - (۲) آراستہ پیراستہ ہونا ؛ بھڑکدار ہونا ؛ جگ مگ کرنا ؛ چمک ؛ دمک ؛ تابش ؛ روشنی ؛ تجلی ؛ درخشانی ؛ بھڑکدار ؛ نمود -

**Gloaming**, *n.* : جھٹپٹا ؛ شام کا اندھیرا -

**Gloat**, *v. i.* : شوق وتمنا کی نگاہ سے دیکھنا ؛ للچائی نظروں سے دیکھنا ؛ شماتت کرنا -

**gloatingly**, *adv.* : نگاہ شوق سے ؛ ندیدوں کی طرح ؛ شماتت سے -

**Globe**, *n., & v. t. & i.* : (۱) کرہ ؛ گول شے ؛ کرۂ زمین ؛ ارض - (۲) سورج ؛ سیارہ ؛ جرم - (۳) نقشہ کی شکل میں کرہ - (۴) سونے کا گولا ( بادشاھی کی علامت ھے ) - (۵) آنکھ کا ڈھیلا - (۶) شیشے کا برتن جس کی شکل قریب قریب مدور کی سی ہوتی ھے ( خصوصاً لمپ کے گلوب وغیرہ ) - (۷) مدور شکل اختیار کرنا ؛ مدور بنانا ؛ قطرہ یا گول بٹیا بنانا -

*g. -fish* : وہ مچھلی جو اپنے آپ کو پھلا کر گولے کی شکل اختیار کرلیتی ھے ؛ گول مچھلی -

*g. -flower* : ایک قسم کا پھول دار درخت جس کے پھول گول ہوتے ھیں -

*g. -lightning* : دیکھو fire-ball -

*g.-trotter* : جہاں گشت -

*g.-trotting* : جہاں گردی -

**globoid**, *a. & n.* : (۱) کروی - (۲) گول شے -

**globose**, *a.* : گول ؛ کروی -

**globosity**, *n.* : گولائی ؛ کرویت -

**Globular**, *a.* : (۱) کرے کی شکل کا ؛ کروی - (۲) قطروں پر مشتمل ؛ خون کے جسیموں پر مشتمل -

**globularly**, *adv.* : کرویت کے ساتھ -

**globularity**, *n.* : کرویت ؛ قطروں یا جسیموں پر مشتمل ہونا -

**Globule**, *n.* : چھوٹا کرہ ؛ خون کا جسیمہ ؛ قطرہ ؛ گولی وغیرہ -

**Globulin**, *n.* : ایک مادہ جو خون میں پایا جاتا ھے -

**Glochidiate** (-k-), *a.* : ( نباتیات ) پیکانی -

**Glomerate**, *a.* : ( نباتیات و عضویات ) گولی بنا ہوا ؛ گچھا بنا ہوا -

**Glomerule**, *n.* : (۱) پھولوں کا گچھا - (۲) اعصاب وغیرہ کا گچھا -

**Gloom**, *n.* : (۱) تاریکی ؛ اندھیرا ؛ ظلمت ؛ تیرگی - (۲) اداسی ؛ ملال ؛ کلفت ؛ حزن ؛ افسردگی ؛ یاس -

**Gloom**, *v. i. & t.* : (۱) اداس نظر آنا یا ہونا ؛ آزردہ ہونا یا نظر آنا - (۲) چیں بر جبیں ہونا ؛ تیوری چڑھانا ؛ ناک بھوں چڑھانا - (۳) ابر آلود ہونا ؛ تیرہ و تار ہونا ( آسمان وغیرہ کا ) - (۴) تاریکی چھا جانا ؛ تاریک ہو جانا ؛ اندھیرا ہوجانا - (۵) اندھیرا کردینا ؛ بے رونق کردینا ؛ اداس کردینا ؛ سونا کردینا -

**Gloomy**, *a.* : (۱) تاریک ؛ تیرہ ؛ اندھیرا ، بے نور - (۲) افسردہ ؛ غمگین ؛ اداس ؛ دل گیر ؛ ملول ؛ محزون - (۳) سونا ؛ بے رونق ؛

افسردہ کن -

**gloomily**, *adv.*: اداسی سے وغیرہ -

**gloominess**, *n.*: اندھیرا؛ تاریکی؛ تیرگی؛ ظلمت - (۲) افسردگی؛ حزن؛ ملال -

**Gloria**. *n.*: (۱) دعا اور حسب ذیل چیزوں کا مخفف ہے -

*G. in excelsis=Glory be to God on high*: اس مناجات کا -

*G. patri=Glory be to the Father &c.* اس حمد کا -

*G. tibi=Glory be to thee.* اس دعا کا -

(۲) آسمانی تاج جو مجاہدوں کو ملتا ہے؛ سنہرا دائرہ یا مستطیل جو پرانے زمانے کی تصویروں میں اولیا وغیرہ کے سروں کے گرد کھینچ دیا جاتا تھا - (۳) چاند کا ہالہ؛ نورانی ہالہ -

**Glorify**, *v.t.*: (۱) عظمت دینا؛ تقدیس کرنا؛ تہلیل کرنا - (۲) چمکانا؛ تجلی بخشنا؛ نور سے معمور کرنا - (۳) چار چاند لگانا؛ حسن دوبالا کرنا؛ خاک سے پاک کرنا؛ ذرے کو آفتاب بنانا - (۴) تعریف کرنا؛ مدح کرنا؛ بڑھانا؛ آسمان پر چڑھانا -

**glorification**. *n.*: (۱) تمجید؛ تکبیر؛ ثناء؛ حمد و ثنا - (۲) تنویر؛ چار چاند لگانا؛ خاک سے پاک کرنا -

**Gloriole**, *n.*: نورانی ہالہ -

**Glorious**, *a*: (۱) حمید؛ مجید؛ جلیل؛ عظیم؛ جلیل‌القدر؛ رفیع‌الشان - (۲) مشہور؛ معروف؛ شہرۂ آفاق - (۳) معرکے کا؛ نمایاں؛ شاندار - (۴) شاندار؛ تاباں؛ درخشاں؛ فرحت بخش؛ مست؛ مخمور -

**gloriously**, *adv.*: عظمت و جلال کے ساتھ -

**Glory**, *n.*: (۱) شہرہ؛ ناموری - (۲) مایۂ فخر؛ وجۂ افتخار؛ مایۂ امتیاز - (۲) حمد؛ تمجید؛ توصیف؛ تعریف؛ ستایش - (۳) بزرگی؛ جلال؛ کروفر؛ عظمت؛ شان کبریائی؛ روحانی حسن و جمال - (۵) نور؛ تجلی - (۶) اقبال؛ عروج؛ اوج - (۷) نورانی ہالہ -

*g.-hole*: (عامیانہ) کثیف اور گندہ کمرہ وغیرہ -

*go to g*: جوار رحمت میں جانا؛ انتقال کرنا -

*send to g.*: واصل بحق کرنا؛ قتل کرنا -

**Glory**, *v.i*: فخر کرنا؛ ناز کرنا؛ نازاں ہونا؛ گھمنڈ کرنا؛ اترانا -

**gloryingly**, *adv.*: فخریہ -

**Gloss**, *n., & v. t, & i.* (۱) حاشیہ؛ معنی یا مطلب جو بین‌السطور لکھا جائے - (۲) تشریح؛ توضیح؛ ترجمہ؛ شرح - (۳) بے جا تاویل؛ غلط معنی - (۴) فرہنگ؛ ترجمہ؛ بین السطور؛ حاشیہ لکھنا؛ شرح کرنا؛ نکتہ چینی کرنا؛ مخالفانہ تنقید کرنا - (۵) بیجا تاویل کرنا؛ غلط معنی پہنانا -

**Gloss**, *n. & v. t.*: (۱) بھڑک؛ چمک دمک؛ ملمع - (۲) ظاہری چمک دمک پیدا کرنا؛ ملمع کرنا؛ لیپ پوت کرنا -

**glossily**, *adv*: چمک دمک کے ساتھ -

**glossiness**, *n.*: ظاہری چمک دمک -

**glossy**. *a*: چمکدار؛ بھڑکیلا -

**Glossal**, *a.*: زبان کا؛ زبان کے متعلق؛ لسانی -

**Glossary**, *n.*: کسی کتاب کے دقیق الفاظ، مصطلحات وغیرہ کی فہرست اور ان کی تشریح؛ فرہنگ؛ حاشیہ؛ شرح -

**glossarial**, *a.*: فرہنگی؛ فرہنگ کے متعلق -

**glossarist**, *n.*: فرہنگ نگار؛ فرہنگ لکھنے والا -

**Glossator**, *n.*: شارح؛ خصوصاً قرون وسطیٰ کے کلیسائی اور ملکی قوانین کا شارح -

**Gloss(o)-**: (سابقہ) لسانی -

*glosso-epiglottic*: زبان اور فم حلق کے متعلق -

*glossographer*: شارح -

*glossology*: مصطلحات -

**Glottis**, *n.*: فم حلق -

**glottal, glottic**, *aa.*: فم حلق کے متعلق -

**Gloucester**, *n.*: ایک قسم کا پنیر جو گلوسٹر شائر میں بنتا ہے -

*double-G*: اعلیٰ قسم کا پنیر -

*single-G*: معمولی پنیر -

**Glove** (-uv), *n., & v. t.* (۱) دستانہ - (۲) دستانے مہیا کرنا -

*boxing-g.*: مکا بازی کا دستانہ -

*fit like a g.*: بالکل ٹھیک یا موزوں ہونا -

*g.-spong.*: دستانے کی شکل کی اسفنج -

*g.-stretcher*: وہ آلہ جس سے دستانے کی انگلیاں چوڑی کی جاتی ہیں -

*take off the gg*: آستین چڑھاکر لڑنا؛ زور شور سے بحث کرنا -

*take up the g.*: مقابلے کی دعوت قبول کرنا -

*throw down the g.*: مقابلے کی دعوت دینا -

*without gg.*: آستینیں چڑھاکر؛ زور شور سے؛ بے رحمی سے -

**gloveless**. *a.*: بے دستانہ -

**glover** *n.*: دستانے بنانے اور بیچنے والا -

**Glow** (-o) *v. i. & n.* (۱) دھکنا؛ تمتمانا؛ دمکنا - (۲) سرخ ہونا؛ لال ہونا؛ جوش میں آنا - (۳) دمک؛ سرخی؛ تمتماہٹ؛ جوش؛ جذبہ؛ حرارت -

*all of a g.*: دھکتا ہوا؛ تمتماتا ہوا -

*g.-lamp*: بے تار کا بجلی کا لمپ -

*g.-worm*: جگنو؛ کرمک شب تاب -

*in a glow*: دھکتا ہوا؛ تمتماتا ہوا -

**glowingly**, *adv.*: دمکتے ہوئے؛ جوش سے -

**Glower** (-owr), *v. i.*: قہر آلود نظر سے دیکھنا -

**gloweringly**, *adv.*: قہر آلود نظر سے -

**Gloxinia**. *n.*: امریکی پودا جس پر مختلف رنگ کے پھول کھلتے ہیں -

**Gloze**, *v. i. & t.*: (۱) (قدیم) رائے زنی کرنا - (۲) تالیف قلوب کرنا؛ تاویل کرنا؛ بات بنانا؛ عذر و معذرت کرنا؛ چکنی چپڑی باتیں کرنا؛ خوشامد کرنا -

**glozingly**, *adv.*: خوشامد سے؛ تالیف قلوب؛ تاویل یا عذر خواہی کے طور پر -

**Glucinum** (-oos-), *n.*: ایک قسم کی سفید دھات -

**Glucose** (-oo-), .: انگور کی شکر -

**glucoside**, *n.*: شکر (نباتی و حیوانی) -

**glucosic**, *a.*: انگور کی شکر کا؛ شکری -

**Glue** (-oo), *n., & v. t.*: (۱) سریس؛ چپکنے والی چیز -

(۲) سریش وغیرہ سے چپکانا یا جوڑنا ؛ زور سے بند کرنا -

*g.-pot* : سریش پگھلانے کا برتن -

**gluey**, *a.* : چپکنے والا -

**Glum**, *a.* : خفا خفا ؛ روٹھا روٹھا ؛ اُداس ؛ افسردہ ؛ آزردہ -

**glumly**, *adv.* : اُداسی سے ؛ خفگی سے -

**glumness**, *n.* : اُداسی ؛ خفگی -

**Glume**, *n.* : (نباتیات) نخالہ ؛ بھوسی ؛ چوکر ؛ دانے کا چھلکا -

**glumaceous**, *a.* : نخالیہ -

**glumose**, *a.* : پر نخالہ -

**Glut**, *v. t. & n.* : (۱) ٹھونسنا ؛ بہت کھلانا ( جی بھر کر ) ؛ خواہش پوری کرنا - (۲) بہت کھلا دینا ؛ حلق تک بھر دینا - (۳) (منڈی کو) اشیائے تجارت سے پاٹ دینا - (۴) سیری : اتنا کھانا کہ منہ پھر جائے ؛ شکم پُری ؛ بہتات ؛ افراط ؛ بھر مار -

**Gluten**, *n.* : چیپ دار شے ؛ ایک قسم کی چیپ دار حیوانی رطوبت ؛ چیپ دار مادہ جو آٹے میں ہوتا ہے ؛ لس -

**glutinize**, *v. i.* : چیپ دار یا لس دار ہوجانا -

**glutinosity**, *n.* : چیپ دار ہونا -

**glutinous**, *a.* : چیپ دار ؛ لس دار -

**glutinously**, *adv.* : چیپ دار چیز کی طرح -

**Glutton**, *n.* : (۱) پیٹو ؛ کھاؤ ؛ بڑ پیٹیا - (۲) نیولے کی قسم کا لیکن بڑا ، بسیار خور جانور -

*g. for work* : بہت زیادہ کام کرنے والا ؛ کام کرنے میں بھوت -

*g. of books* : بہت زیادہ پڑھنے والا ؛ پڑھنے کا بہت شوقین -

**gluttonize**, *v. i.* : پیٹو کی طرح کھانا ؛ حلق تک کھا جانا -

**gluttonous**, *a.* : پیٹو -

**gluttonously**, *adv.* : پیٹو پن سے -

**gluttony**, *n.* : پیٹو پن ؛ پر خوری -

**Glycerinate**, *v. t.* : گلیسرین کو کام میں لانا ؛ گلیسرین استعمال کرنا -

**Glycerine, -in**, *n.* : گلیسرین ؛ ایک قسم کا میٹھا شربت جو حیوانی اور نباتاتی روغنوں سے حاصل کیا جاتا ہے اور بطور دوا کے استعمال ہوتا ہے -

**glycerate**, *n.* : گلیسری ترشے کا نمک ؛ گلیسرین میں کسی مادہ کا محلول -

**glyceric**, *a.* : گلیسری ؛ گلیسرین کا ، اس سے لیا ہوا اور اس کے متعلق -

**glyceride**, *n.* : گلیسرین کا مرکب اثیر -

**glycero-** : (سابقہ) گلیسری -

**glyceryl** *n.* : گلیسرین کا ایک مرکب -

**Glycerol**, *n.* : (کیمیا) گلیسرین -

**Glyco-** : (سابقہ) شیرین ؛ میٹھا -

**Glycogene**, *n.* : (کیمیا) وہ شے جو حیوانی اعصاب میں شکر پیدا کر دیتی ہے ؛ مولد شکر ؛ گلائی کوجین -

**glycogenic**, *a.* : حیوانی اعصاب میں شکر پیدا کرنے والی -

**glycogenesis**, *n.* : اس طور پر شکر بننے کا عمل -

**Glycol**, *n.* : ایک قسم کا الکوحل -

**glycol (l) ic**, *a.* : اس الکوحل کا -

**Glyconic**, *a. & n.* : (عروض) ایک یونانی اور لاطینی بحر -

**Glycosuria**, *n.* : ذیابطیس -

**glycosuric**, *a.* : ذیابیطسی -

**Glyphograph, glyphography**, *nn.* : ابھری برقی چھپائی -

**glyphograph**, *v. t. & i.* : ابھری چھپائی سے چھاپنا -

**glyphographer**, *n.* : ابھری چھپائی سے چھاپنے والا -

**glyphographic**, *a.* : ابھری چھپائی کا -

**Glyptic**, *a.* : (جواہرات کی) کندہ کاری کے متعلق -

**Glyptodon**, *n.* : جنوبی امریکہ کا ایک چوپایہ جو اب معدوم ہے -

**Glyptography**, *n.* : کندہ کاری (جواہرات کی) ؛ علم کندہ کاری -

**Gnarled, Gnarly**, *aa.* : بلدار ؛ ناہموار ؛ گلٹی دار ؛ پیچدار -

**Gnash**, *v. i. & t.* : دانت کٹکٹانا ؛ دانت پیسنا -

**Gnat**, *n.* : (۱) مچھر ؛ پشہ - (۲) بہت معمولی تکلیف ؛ حقیر شے -

*strain at g.* : صرف ادنیٰ باتوں کا خیال رکھنا -

**Gnathic**, *a.* : جبڑوں کا ؛ جبڑوں کے متعلق -

**Gnaw**, *v. t. & i.* : (۱) کترنا - (۲) گھن کی طرح لگنا ؛ گھلانا ؛ تحلیل کرنا ؛ سوہان روح ہونا -

**gnawingly**, *adv.* : کترتے ہوئے ؛ تحلیل کرتے ہوتے -

**Gneiss**, *n.* : (۱) ابرق وغیرہ کی چٹان ؛ ابرق کی تہ - (۲) ابرق جیسی شے کی ورقدار چٹان -

**gneissic**, *a.* : ورقدار چٹان کا -

**gneissoid**, *a.* : ابرق کی ورقدار چٹان کے مشابہ -

**gneissose**, *a.* : ابرق کی ورقدار چٹان کی خاصیت کا -

**gneissy**, *a.* : ورقدار چٹان کی خاصیت کا -

**Gnome**, *n.* : قول ؛ مقولہ ؛ کہاوت -

**Gnome**, *n.* : (۱) روح خاکی (زیر زمین خزانوں کی محافظ) - (۲) بالشتیا -

**gnomish**, *a.* : بالشتیا سا ؛ روح خاکی سے مشابہ -

**Gnomic**, *a.* : (گفتگو) جو حکیمانہ مقولوں سے پر ہو -

*g. aorist* : مضارع جو عام حقیقتوں کو بیان کرنے کے لئے استعمال کیا جائے -

**Gnomon**, *n.* : (۱) ستون ؛ لوہے کی چھڑی وغیرہ جو دھوپ گھڑی کی سوئی کا کام دے - (۲) وہ ستون جس کی مدد سے سورج کے ارتفاع ، نصف النہار کا مشاہدہ کیا جائے ؛ ایک بڑے متوازی الاضلاع کے کونے سے کوئی چھوٹا متوازی الاضلاع کاٹ لینے کے بعد جو شکل رہ جائے -

**gnomonic**, *a.* : دھوپ گھڑی کی سوئی کے متعلق ؛ مذکورہ بالا شکل کے متعلق -

**Gnosis**, *n.* : (۱) علم روحانی ؛ باطنی علم - (۲) غناسطیت ؛ عیسائیوں کے ایک فرقے کا مسلک -

**Gnostic**, *a. & n.* : (۱) علم باطن کا ؛ عرفانی ؛ گیانی - (۲) علم باطنی رکھنے والا ؛ عارف ؛ غناسطی قدیم زمانے کے عیسوی فرقے کے لوگ جو علم باطنی کے مدعی تھے -

**gnosticism**, *n.* : غناسطیت ؛ عیسائیوں کے ایک فرقے کا مسلک -

**gnosticize**, *v. i. & t.* : غناسطی بننا یا بنانا -

**Gnu**, *n.* : جنوبی افریقہ کا ایک چکارا جو بیل سے مشابہ ہوتا ہے -

**Go**, *v. i.* (went, gone): (۱) جانا ؛ روانہ ہونا ؛ سدھارنا ؛ رخصت ہونا ؛ کوچ کرنا ؛ حرکت کرنا ؛ حرکت کرتے رہنا - (۲) سفر کرنا ؛

چلنا ؛ بڑھنا ؛ ترقی کرنا - ( ۳ ) کسی سمت میں واقع ہونا ؛ اشارہ کرنا ( خط وغیرہ کا ) - ( ۴ ) اتباع کرنا ؛ تقلید کرنا ؛ (کسی چیز کے ) مطابق عمل کرنا ؛ ( کسی چیز کی بنا پر ) فیصلہ کرنا - ( ۵ ) ( بھوکا ' ننگا ' مسلح وغیرہ) رہنا - ( ۶ ) حرکت میں ہونا ؛ چالو ہونا ؛ چلنا - ( ۷ ) بجنا ( گھنٹے کا )- ( ۸ ) گذر جانا ( وقت کا ) - ( ۹ ) چلنا ؛ رائج ہونا ؛ موسوم ہونا ؛ مشہور ہونا - ( ۱۰ ) ( دستاویز وغیرہ کا ) مضمون ہونا ؛ مفہوم ہونا - ( ۱۱ ) ( شعر یا گیت میں ) روانی ہونا ؛ کسی خاص سر میں آسکنا - ( ۱۲ ) ( واقعات کا ) نتیجہ نکلنا ( اچھا ' برا وغیرہ ) ؛ ( زندگی اچھی یا بری ) گذرنا ؛ بیتنا - ( ۱۳ ) ( انتخاب کا ) نتیجہ نکلنا ( موافق ' مخالف وغیرہ ) - ( ۱۴ ) ( کوئی خاص سیاسی مسلک یا طرز عمل ) اختیار کرنا - ( ۱۵ ) بکنا - ( ۱۶ ) ( روپے کا کسی چیز پر ) خرچ ہونا ؛ صرف ہونا - ( ۱۷ ) علاحدہ یا ترک کیا جانا ؛ منسوخ ہونا ؛ کھویا جانا - ( ۱۸ ) مرنا ؛ گذر جانا - ( ۱۹ ) بیٹھ جانا ؛ ٹوٹ جانا ؛ پھٹ جانا ؛ رہ جانا - ( ۲۰ ) کر بیٹھنا ( کوئی کام حماقت سے ) - ( ۲۱ ) دینا ( ضمانت ) - ( ۲۲ ) چھیڑنا ؛ شروع کرنا ( لڑائی وغیرہ ) - ( ۲۳ ) ( معاملے کو ایک خاص حد تک ) پہنچانا ؛ کسی خاص حد تک پہنچنا - ( ۲۴ ) ڈوبنا ؛ اترجانا - ( ۲۵ ) سمانا ؛ ( ایک عدد کا دوسرے کو ) تقسیم کرنا - ( ۲۶ ) ( کسی الماری یا خانے وغیرہ کے ) متعلق ہونا - (۲۷) دیا جانا ؛ حصے میں آنا - (۲۸) مدد دینا ؛ مل کر کسی رقم کے مساوی ہونا - (۲۹) ہونا ( مجنون وغیرہ ) -

*a going concern* : کار و بار جو ترقی پر ہو -

*as far as it goes* : ایک حد تک ؛ اپنی حد تک -

*be gone* : دفع ہو ؛ دور ہو ؛ نکل جاو -

*case goes by default* : مقدمہ غیر حاضر فریق کے خلاف چل رہا ھے -

*far gone* : بہت بیمار ؛ بری طرح مبتلا یا گرفتار -

*g. about* : ( کوئی کام ) شروع کرنا -

*g. about* : (۱) مارا مارا پھرنا - (۲) کوشش کرنا ؛ سعی کرنا ؛ جد و جہد کرنا -

*g. ahead* : بے جھجک بڑھنا یا کوئی کام کرنا -

*go-ahead* : منچلا ؛ بلند حوصلہ -

*g. along with* : دیکھو Go with -

*go-as-you-please* : بے اصول ؛ بے قید -

*g. at* : حملہ کرنا ؛ پل پڑنا ؛ زور شور سے کرنا ؛ پیچھے پڑ جانا -

*g. back from or upon one's words* : وعدہ خلافی کرنا -

*g. behind* : اسباب پر غور کرنا ؛ تہ کو پہنچنا -

*g. better* or *one better* : بازی لے جانا ؛ بڑھ کر بات کہنا -

*go-between* . بچو لیا ؛ دلال -

*g. by* : گزرنا -

*go-cart* : گڑولنا ؛ بچوں کے چلنے کی گاڑی -

*g. down* : (۱) ڈوبنا ؛ غرق ہونا - ( ۲ ) کسی خاص حد تک پہنچنا - ( ۳ ) ( فاتح سے ) شکست کھانا ؛ مغلوب ہونا - ( ۴ ) تحریر میں آنا - ( ۵ ) نگلا جانا ؛ حلق سے اتر جانا - ( ۶ ) قبول کر لیا جانا ؛ تسلیم کرلیا جانا -

*goes a long way* : (کسی کام میں کسی چیز سے) بہت مدد ملتی ھے -

*g. for.* : ( ۱ ) سمجھا جانا - ( ۲ ) کسی بات کے حاصل کرنے کی کوشش کرنا - ( ۳ ) ( عامیانہ ) حملہ کرنا -

*g. halves* : آپس میں آدھا آدھا بانٹ لینا -

*g. hot and cold* : ( ۱ ) شدت سے بخار آنا - ( ۲ ) شرم سے پانی پانی ہو جانا -

*g. in* : ( ۱ ) مقابلے کے لئے آنا ؛ میدان میں آنا - ( ۲ ) اننگ شروع کرنا - ( ۳ ) (سورج وغیرہ کا ) بادلوں میں چھپ جانا ؛ غبار آلود ہو جانا -

*g. in for* : اختیار کرنا ( پیشے ' مقصد یا اصول کے طور پر )-

*going fifteen* : پندرھویں سال میں -

*going on for* : (کسی وقت ' زمانہ کے) قریب ' لگ بھگ ' تک جاری -

*going strong* : زور شور سے چل رہا ھے -

*go into* : ( ۱ ) داخل ہونا ؛ اختیار کرنا ( پیشہ ) ؛ شریک ہونا ؛ حصہ لینا - ( ۲ ) کپڑے پہننا ( ماتمی وغیرہ ) - ( ۳ ) تحقیق کرنا ؛ تفتیش کرنا -

*g. it.* : ( ۱ ) زور شور سے کرنا ؛ دل کھول کر کرنا - ( ۲ ) عیاشی کرنا -

*gone, dead and gone* : گذر گیا ؛ مر گیا -

*gone on* : ( عامیانہ ) لٹو ؛ شیدا -

*g. off* : ( ۱ ) ( ایکٹر کا ) اسٹیج سے جانا - ( ۲ ) شروع کرنا - ( ۳ ) پھٹنا ؛ چھوٹنا ( بندوق وغیرہ ) - ( ۴ ) مرنا ؛ انتقال کرنا - ( ۵ ) رفتہ رفتہ دور ہو جانا ( احساس ) - ( ۶ ) بگڑ جانا ؛ بد تر ہو جانا - ( ۷ ) نیند میں مدھوش ہو جانا ؛ بے خبر ہو جانا - ( ۸ ) بے ہوش ہوجانا ؛ غش کھانا - ( ۹ ) بھاگ جانا ؛ نکل جانا -

*go-off* : روانگی ؛ آغاز -

*g. off badly* : نا کام رہنا -

*g. off well* : کامیاب ہونا -

*g. on.* : ( کسی کے ) ذمے ہونا ؛ حساب میں لکھا جانا -

*g. on.* : ( ۱ ) جاری رہنا ؛ جاری رکھنا - ( ۲ ) ثابت قدم رہنا ؛ مستقل رہنا - ( ۳ ) رجوع کرنا ؛ متوجہ ہونا ( ایک کام کے بعد دوسرے کی طرف ) - ( ۴ ) ( شرمناک ) طرز عمل اختیار کرنا - (۵) طعنہ زنی کرنا ؛ آوازہ کسنا ( روز مرہ ) - ( ۶ ) اسٹیج پر آنا ( ایکٹر کا ) ؛ اپنی باری کا کام کرنا - (۷) ( کریکٹ ) گیند پھینکنا شروع کرنا -

*go on the streets* : پیشہ کرنا ؛ زن بازاری بن جانا -

*g. out* : (۱) باھر جانا ؛ نکلنا - (۲) بجھنا ؛ گل ہونا - (۳) ( مجلس وزراء کا ) مستعفی ہونا - (۴) رواج اٹھ جانا ؛ فیشن نہ رہنا - (۵) کسی نو آبادی کو جانا ؛ تلاش معاش میں گھر سے نکلنا - ( ۶ ) سوسائیٹی میں ملنا - (۷) ھڑتال کردینا ؛ کام چھوڑ دینا - (۸) دل میں (کسی کی) محبت کا جوش اٹھنا -

*g. over* : (۱) ملاحظہ کرنا ؛ معائنہ کرنا (تفصیل سے) - (۲) ازسرنو کرنا ؛ دھرانا ؛ تکرار کرنا - (۳) نظر ثانی کرنا ؛ اصلاح دینا -

*g. over* : ایک پارٹی ( یا مذھب ) کو چھوڑ کر دوسری پارٹی ( یا مذھب ) اختیار کرنا -

*g. over the top or bags* : ( فوج ) دشمن پر حملہ کرنے کے لئے خندق سے نکلنا -

*g. phut* : بیٹھ جانا ؛ برباد ہوجانا ( عامیانہ ) -

*g. round* : (۱) بے ضابطہ یا بے تکلفانہ ملاقات کے لئے جانا - (۲) سب کے لئے کفایت کرنا (کھانے وغیرہ کا) ؛ سب کو پہنچ جانا -

*g. through* : (۱) تفصیل کے ساتھ بحث کرنا ؛ غور کرنا (۲) پورا کرنا ؛ انجام دینا - (۳) برداشت کرنا ؛ سہنا - (۴) بک جانا ؛ نکل جانا (کتاب کے ایڈیشن کا) -

*g. through with* : پورا کرنا ؛ تمام کرنا -

*g. to* : (نجائیہ) (متروک) بس رہنے بھی دو -

*g. to bar* : وکالت کا پیشہ اختیار کرنا -

*g. to Canossa* : سرکشی کے بعد عاجزی کا اظہار کرنا -

*g. together* : متلازم ہونا ؛ لازم ملزوم ہونا ؛ میل ہونا ؛ مناسب ہونا -

*g. to Jericho* : دور ہوجاؤ -

*go-to-meeting* : گرجا جانے کے (کپڑے) -

*g. to one's heart* : دلگیر کرنا ؛ صدمہ پہنچانا -

*g. to pieces* : پارہ پارہ ہوجانا ؛ ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا ؛ پاش پاش ہوجانا ؛ چتھڑے اڑجانا -

*g. to school* : تعلیم حاصل کرنا -

*g. to sea* : جہازرانی کا پیشہ اختیار کرنا -

*g. to stage* : ایکٹری (تماشا گری) کا پیشہ اختیار کرنا -

*g. to the country* : عام انتخاب کے ذریعہ سے ملک کی رائے معلوم کرنا -

*g. under* : ڈوبنا ؛ برباد ہونا ؛ نا کام ہونا ؛ مغلوب ہونا -

*g. up the line* : (فوج کا) مرکز سے محاذ پر جانا -

*g. west* : (عامیانہ) (فوج) مرنا ؛ مارا جانا -

*g. with* : (۱) متلازم ہونا ؛ ساتھ ہونا - (۲) ہم خیال ہونا - (۳) موزوں ہونا ؛ جوڑ ہونا - (۴) مطلب سمجھنا -

*g. with out* : (۱) محروم ہونا - (۲) کام چلا لینا (بغیر کسی چیز کے) -

*g. with tide or times* : زمانے کی ہوا کے رخ پر چلنا -

*I'll go bail* : میں اس بات کا ضامن ہوں ؛ میں وثوق سے کہتا ہوں -

*six mounth gone with child* : چھ مہینے کی حاملہ -

*to give the go-by* : بازی لے جانا ؛ سبقت لے جانا ؛ آگے بڑھ جانا ؛ پہلوبچانا یا بچنا ؛ پورا نہ کرنا -

*the story goes* : مشہور ہے -

*went well* : بہ خیر و خوبی ہوگیا ؛ کامیاب رہا -

*will go far* : بڑے رتبے پر پہنچے گا -

**Go**, *n.* ( pl. goes ) : (۱) جانا - (۲) ہمت ؛ جرأت ؛ تیزی ؛ طراری ؛ جوش - (۳) مشکل ؛ گربڑ - (۴) ایک بار کوشش - (۵) شراب یا کھانے کا ایک دور - (۶) تاش کے ایک کھیل (cribbage) میں وہ موقع جب کھلاڑی کوئی پتہ نہ کھیل سکے -

*all or quite the go* : - (روز مرہ) فیشن یا رواج کے مطابق

*a rum go* : عجب بیڈھب بات ہے -

*come and go* : آمد و رفت (آدمیوں گاڑیوں وغیرہ کی) ؛ آناجانا -

*have a go to* : کسی کام پر آمادہ ہونا -

*here's, what, a go!* : بیڈھب معاملہ ہے -

*it is no go* : - (روز مرہ) کچھ نہیں ہوسکتا

*on the go* : (۱) رواں ؛ حرکت میں - (۲) زوال کی حالت میں ؛ پستی کی حالت میں ؛ چل چلاؤ میں -

*near go* : (روز مرہ) بال بال بچنا ؛ ہوتے ہوتے رہ جانا -

**Goad**, *n.*, & *v. t.* : (۱) آنکس ؛ کچوک ؛ پینا - (۲) سوھان روح ؛ اکسانے والی چیز ؛ مہمیز - (۳) پینا یا آنکس چبھونا - (۴) چھیڑنا ؛ کھٹکنا - (۵) اکسانا ؛ آمادہ کرنا ؛ ورغلانا -

**Goal**, *n.* : (۱) گھڑ دوڑ ختم ہونے کی جگہ - (۲) مقصود ؛ مطمح نظر - (۳) منزل مقصود - (۴) (فٹ بال) گول ؛ دو کھمبوں کے درمیاں کا فاصلہ جن میں سے گیند گذرنے پر ہار جیت ہوتی ہے ؛ ایک بارکی جیت - (۵) (قدیم روما) وہ ستون جو رتھوں کی دوڑ میں ہر موڑ پر ہوتا تھا -

*g. -keeper* : گول کیپر

*g.- line* : وہ خط جو گول کے کھمبوں کو ملاتا ہے -

**Goat**, *n.* : (۱) بکری ؛ گوسفند ؛ بز - (۲) برج جدی - (۳) (جمع) وہ ذیلی خاندان جس سے بکری کا تعلق ہے - (۴) شہوت پرست آدمی -

*g. -god* : دیکھو PAN

*goatherd* : چرواھا ؛ بکریاں چرانے والا ؛ گڈریا ؛ شبان ؛ چوپان ؛ گلہ بان -

*goat's -beard* : ایک قسم کا پودا (دیکھو salsify) -

*goatskin*: بکری کی کھال کی صراحی یا لباس -

*g. sucker* : ایک قسم کا پرندہ دیکھو nightjar -

*sheep & gg.*: نیک و بد -

*g.'s wool* : شے معدوم ؛ چڑیا کا دودھ ؛ گولر کا پھول -

**goatish, goaty**, *aa.* : بکرے کا سا ؛ پر شہوت -

**goatishly**, *adv.* : بکرے کی طرح ؛ شہوت پرستی سے -

**goatishness**, *n.* : بکرے کی خاصیت ؛ شہوت پرستی -

**Goatee**, *n.* : بکرے کی سی ڈاڑھی ؛ کچی ڈاڑھی

**Goatling**, *n.* : بکری کا بچا ؛ بزغالہ -

**Gob**, *n.*, & *v. i.* : (۱) (سوقیانہ) لعاب دار شے ؛ تھوک وغیرہ - (۲) تھوکنا -

**Gobang**, *n.* : ایک قسم کا کھیل جو بساط پر کھیلا جاتا ہے -

**Gobbet**, *n.* : (قدیم) ٹکرا ؛ ڈھیلا ؛ خصوصاً کچے گوشت یا کچے کھانے کی چیز کا -

**Gobble**, *v. t.* & *i.* : ٹھکوسنا ؛ ھڑپ کرجانا ؛ چپڑ چپڑ کر کے کھانا ؛ جلدی جلدی کھانا -

*g. -stitch* : موٹا ٹانکا -

**gobbler**, *n.* : ٹھکوسنے والا -

**Gobble**, *n.* : (گولف کے کھیل میں) ایسا ھاتھ جس سے گیند سیدھی سوراخ میں پہنچ جائے -

**Gobble**, *v. i.* : (۱) فیل مرغ کا بولنا - (۲) مرغ کی طرح بولنا ؛ (غصے میں) کڑکڑانا -

**gobbler**, *n.* : فیلا ، مرغ ؛ پیلو -

**Gobelin**, *a.* : متعلق بہ گابلن کار خانہ -

*Gobelins* : پیرس کا سرکاری کار خانہ جو Gobelin نے قائم کیا تھا -

*G.tapestry* : گابلن کے یا اس کے نمونے کا دو سوتی کی قسم کا کپڑا

**Gobemouche**, *n.* : وہ شخص جو خبروں کو جلد یقین کرلیتا ھے اور مشہور کردیتا ھے -

**Goblet**, *n.* : ساغر ؛ جام ؛ قدح ؛ پیالہ ( اب شعر میں استعمال ہوتا ھے ) - ( ۲ ) تھالی جوڑ گلاس ( تاجرانہ ) -

**Goblin**, *n.* : شریر بد شکل روح -

**Goby**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی -

**God**, *n.* : ( ۱ ) دیوتا ؛ دیوی - ( ۲ ) بت ؛ مورتي ؛ جانور وغیرہ جس کی پرستش کی جاے - ( ۳ ) خدا رند ؛ خداے مجازی ؛ وہ شخص جس کی بےحد تعظیم یاجس سے بےحد محبت کی جاے - (۴) گیلری میں بیٹھنے والے تماشائی ( تھیٹر ) - (۵) خدا ؛ الٰہ ؛ خالق -

*by g.* : بخدا ؛ خدا کی قسم ؛ واللہ -

*feast, sight for the gg.* : نہایت عمدہ منظر وغیرہ -

*for G.'s sake.* : براے خدا ؛ خدا کے لئے -

*God's -acre* : قبرستان -

*G.'s book* : انجیل مقدس -

*God's earth* : روے زمین ؛ ملک خدا -

*godfather* : وہ شخص جس کے نام پر کسی شے یا شخص کا نام رکھا جاے ؛ ذمہ دار ہونا ؛ کفیل ہونا ؛ اپنے نام پر کسی کا نام رکھنا -

*G. father, g. mother &c* : دینی باپ ' دینی ماں وغیرہ -

*god-fearing* : خدا ترس ؛ حق شناس ؛ با خدا -

*G. forbid!* : خدا نخواستہ ؛ خدا نکرے -

*G. grant* : خدا نے چاھا ؛ انشاءاللہ -

*G.'s image* : انسان کا جسم -

*G. knows* : خدا جانے ؛ خدا جانتا ھے کہ

*godman* : حضرت عیسی علیہ السلام -

*g. of day* : سورج ؛ شمس -

*g. of hell* : پلو ٹو -

*g. of love, blind g.* : کیوپڈ ؛ عشق کا دیوتا ؛ کام دیو -

*g. of heaven* : مشتری -

*g. of this world* : شیطان ؛ ابلیس -

*g. of war* : مریخ -

*g. of wine* : یونانیوں کا دیوتا بیکس -

*godsend* : نعمت غیر مترقبہ -

*god-speed* : خدا حافظ -

*G. speed you* : مع الخیر -

*G. the father, G. the son, G. the Holy Ghost* : اتحادِ تثلیث ؛ خدا ' خدا کا بیٹا اور روح القدس -

*G.'s truth* : حقیقت محض ؛ بالکل سچی بات -

*G. willing* : انشاءاللہ -

*oh, my, good, &c G.!* : ( کلمۂ تعجبیہ ) اظہار غم و غصہ ' رنج و تکلیف کے لئے -

*thank G.* : بہ توفیق الٰہی ؛ خدا کے حکم سے ؛ شکر ھے -

*under G.* : دیوتا -

*with G.* : مرحوم ؛ عرش آشیاں -

**godhood**, *n.* : الوھیت ؛ خدائی -

**god-ship**, *n.* : الوھیت ؛ خدائی -

**godward**, *adv. & a.* : الی اللہ ؛ خدا کی طرف -

**godwards**, *adv.* : الی اللہ ؛ خدا کی طرف -

**God**, *v.t.* : خدا بنانا ؛ خدا کا رتبہ دینا -

*g. it.* : خدائی کرنا -

**Goddess**, *n.* : ( ۱ ) دیوی - ( ۲ ) محبوبہ ؛ معشوقہ -

*g. of love* : زھرہ -

**Godetia**, *n.* : ایک قسم کا پھول دار درخت -

**Godhead**, *n.* : ( ۱ ) الوھیت ؛ ربوبیت ؛ خدائی - ( ۲ ) دیوتا ہونا - ( ۳ ) دیوتا ؛ دیوی - ( ۴ ) خدا ؛ الٰہ -

**Godless**, *a.* : ( ۱ ) بے دیوتا کا - ( ۲ ) بے دین ؛ ملحد ؛ بے پیر ؛ بد اعمال ؛ برا -

**godlesness**, *n.* : بے پیری ؛ بد اعمالی -

**Godlike**, *a.* : ( ۱ ) خدائی ؛ ربانی ؛ رحمانی ؛ خدا جیسی - ( ۲ ) دیوتاوں کے لائق ؛ دیوتا کے مثل -

**Godiy**, *a.* : باخدا ؛ متقی ؛ پرھیزگار ؛ دین دار -

**godliness**, *n.* : تقوی ؛ خدا پرستي -

**Godown**, *n.* ( Anglo-Ind. ) گودام ؛ مال گودام -

**Godwit**, *n.* : پرند جو دلدل میں رھتا ھے -

**Goer**, *n.* : جانے والا ؛ چلنے والا ( شخص ) ؛ چلنے والی چیز -

**Goethian**(gertian), *a. & n.* : گوئیٹے کا ؛ گوئیٹے سے متعلق ؛ گوئیٹے کا پیرو یا ھم خیال ( گوئٹے سنہ ۱۷۴۹ تا ۱۸۳۲ ع جرمنی کا مشہور شاعر تھا ) -

**Gofer**, *n.* : ایک کیک جو شہد کی مکھی کے چھتے کی شکل میں بنایا جاتا ھے -

**Gof(f)er, Gopher, Gauffer**, *v. t., & n.* : گرم سلاخوں سے لہریں ڈالنا یا نالیاں بنانا ؛ پلیٹیں ڈالنا ( لیس کے کناروں وغیرہ میں ) ؛ پلیٹیں وغیرہ ڈالنے کی سلاخیں ؛ آرائشي پلیٹیں جو جھالر وغیرہ میں ڈالتے ھیں -

*goffered edges* : ( کتاب کے ) ابھرواں کنارے -

**Goggle**, *v. i. & t., a., & n.* : ( ۱ ) ترچھا دیکھنا ؛ کن انکھیوں سے دیکھنا ؛ بھینگے پن سے دیکھنا ؛ آنکھیں نکالنا - ( ۲ ) ابھري ھوی پھرتی ( آنکھ کی پتلی ) - ( ۳ ) دھوپ عینک ؛ بڑا چشمہ ؛ ( عامیانہ ) چو کھنٹے شیشے کا چشمہ - ( ۴ ) بھیڑوں کی ایک بیماری -

**goggle-eyed**, *a.* : جس کی آنکھیں باھر کونکلی ھوئی ھوں -

**Goglet, gugglet** (Anglo-Ind.), *n.* : صراحی ؛ جھجری ؛ جھجر -

**Goidel, Goidelic**, *a. & n.* : دیکھو Gadhelic -

**Going**, *n.* : ( ۱ ) جانا ؛ چلنا وغیرہ - ( ۲ ) سڑک وغیرہ کی حالت (سفر کے لئے) - (۳) چالو - (۴) موجود ؛ جو مل سکے -

*goings-on* : طرز عمل ؛ افعال -

**Goitre**, *n.* : گھینگا ؛ گلھڑ -

**goitred**, *a.* : گھینگے دار -

**Goitrous**, *a.* : گھینگے سے متعلق یا مشابہ ؛ گھینگھے والا ؛ (وہ جگہ) جہاں گھینگے کی کثرت ھو -

**Golconda**, *n.* : دولت کی کان ( گول کنڈے کی دولت مشہور تھی ) -

**Gold**, *n. & a.* : (۱) سونا ؛ زر ؛ طلا - (۲) اشرفیاں ؛ روپیہ ؛ مال و زر ؛ دولت ؛ روپیہ پیسہ ؛ ( مجازاً ) خوبصورت ' شاندار یا قیمتی شے - (۳) سونے کاملمع ؛ سونے کا جھول - (۴) سونے

کا رنگ - (۵) سنہرے رنگ کا - (٦) سونے کا - (۷) کوئی سکہ اصلی قیمت کے حساب سے -

*age of gold* : عہد زرین ؛ ست جگ -

*g. amalgam* : پارے کے ساتھ ملا ہوا سونا -

*g. -beater* : زرکوب ؛ سونے کے ورق بنانے والا -

*g.- beater's skin* : جھلی جو سونے کے ورق بنانے میں کام آتی ھے -

*g. -dust* : سونے کا برادہ -

*g. -fever* : سونے کی تلاش کا جنون -

*g. -field* : وہ علاقہ جہاں سونا نکلتا ھے -

*goldfinch* : ایک قسم کا خوبصورت گانے والا پرندہ جس کے پنکھہ پر سنہرے داغ ہوتے ھیں ؛ (عامیانہ) سونے کا سکہ ؛ گنی ؛ اشرفی -

*g. -fish* : چین کی سرخ مچھلی جو بطور نمائش رکھی جاتی ھے -

*g. -foil, -leaf* : سونے کا پتر ؛ سونے کا ورق -

*g. plate* : سونے کے برتن -

*g. -rush* : سونے کی نئی کان پر نرغہ -

*goldsmith* : سنار ؛ زرگر -

*gold-smith's beetle* : سنار کی ہتوڑی -

*G. stick* : وہ سنہری چھڑی جو سرکاری جشن کے موقع پر گارڈ کے رسالے کے کرنل کے ھاتھہ میں ھوتی ھے -

*old g.* : ہلکا بھورا مائل سنہری رنگ -

*old- g.* : ایسے رنگ کا -

**Golden**, *a.* : (۱) طلائی ؛ زرین ؛ سونے کا - (۲) جہاں سونے کی کثرت ہو ؛ زرخیز ؛ زر ریز ؛ پر زر - (۲) سنہری ؛ سونے کی طرح چمک دار - (۳) قیمتی ؛ عمدہ ؛ بیش بہا ؛ نفیس ؛ اھم ؛ ضروری -

*g. age* : ست جگ -

*g. balls* : گروی رکھنے والے کی دوکان کا نشان -

*g. -eye* : ایک قسم کی بحری بطخ -

*G. Horn* : آبنائے باسفورس -

*g. key* : روپیے کی کنجی ؛ روپیہ جس کے ذریعہ سے رکاوٹیں دور کی جائیں -

*g. -knop* دیکھو Ladybird

*g. mean* : خیرالامور اوسطہا کا اصول ؛ اُصول اعتدال ؛ بیچ کی راہ ؛ نقطۂ اعتدال -

*g. -mouthed* : شیریں کلام ؛ شیوا بیان ؛ خوش بیان -

*g. number* : وہ عدد جو ایسٹر کی تاریخ نکالنے میں استعمال ہوتا ھے -

*g. opinions* : بے حد عزت یا احترام -

*g. opportunity* : زرین موقع -

*g. rain* : ایک قسم کی آتشبازی -

*g. remedy* : تیر بہدف علاج ؛ بہترین علاج -

*g. -rod* : ایک پودا جس کا تنہ چھڑی کا سا اور پھول شوخ زرد رنگ کا ہوتا ھے -

*g- saying* : زرین مقولہ -

*g. syrup* : ایک ہلکے زرد رنگ کا شیرہ ؛ چاشنی -

*g. wedding* : شادی کی پچاسویں سالگرہ -

*the g. rule* : زرین اصول ؛ ارشاد مسیح (اوروں سے وہ سلوک کرو جس کی تم دوسروں سے توقع رکھتے ہو) -

**Goldilocks**, *n.* . : ایک قسم کا پھول دار درخت -

**Golf** ( *also* gof ), *n.*. & *v. i.* : (۱) گولف ؛ ایک قسم کا کھیل - (۲) گولف کھیلنا -

*g. -club* : گولف کھیلنے والوں کی انجمن

**golfer**, *n.* : گولف کھیلنے والا -

**Goliath**, *n.* : جن ؛ دیو -

**Golliwog**, *n.* : مضحک گڑیا ؛ ہوّا -

**Golly**, *int.* : خدا ؛ خدا کی قسم ( زیادہ تر حبشی استعمال کرتے ھیں ) -

**Golosh** : دیکھو Galosh -

**Goluptious, golop-** *a.* ( مزاحاً ) خوش ذائقہ ؛ لذیذ ؛ خوش گوار ؛ دلپذیر -

**Gombeen**, *n.* : سود خواری -

*g. man* : سود خوار ؛ روپیہ سود پر چلانے والا -

**Gom** (b) **roon**, *n.* : ایرانی طرز کے مٹی کے برتن جس کی نقل چلسی (Chelsea) کے برتنوں میں کی جاتی ھے -

**Gomorrah**, *n.* : بدکار شہر ؛ ایک قصبہ جس کے باشندے بد اعمال تھے -

**-gon** : ( لاحقہ ) زاویوں والا -

*hexagon* : چھہ زاویوں والا ؛ مسدس -

*polygon* : بہت زاویوں والا ؛ کثیرالاضلاع -

**Gondola**, *n.* : (۱) بجرا ؛ کشتی (جو وینس کی نہروں میں چلتی ھے) - (۲) موٹر کار جو ہوائی جہاز میں آویزاں ہوتی ھے -

**Gondolier**, *n.* : ( وینس ) بجرا چلانے والا ؛ کشتی چلانے والا -

**Gone**, , *a.* : (۱) گیا ہوا وغیرہ - (۲) گیا گذرا ؛ لاعلاج ؛ ازدست رفتہ - (۳) گذرا ہوا ( زمانہ ) -

*a gone man, goner* : گیا گذرا آدمی -

**Gonfalon**, *n.* : جھنڈا ؛ نشان ؛ علم ( خصوصاً بعض اطالوی جمہوری ریاستوں کا ) -

**Gonfalonier**, *n.* : (۱) نشانچی ؛ علم بردار ؛ جھنڈے کا اٹھانے والا - (۲) اٹلی کی بعض ریاستوں کا مجسٹریٹ -

**Gong**, *n.* : (۱) گھنٹہ ؛ گھڑیال - (۲) پیالی کی شکل کی گھنٹی -

**Gongorism**, *n.* : اسپینی زبان کا ایک اسلوب بیان جس میں تضاد اور تقلب سے کام لیا جاتا ھے اور کلاسکی تلمیحات کی کثرت ہوتی ھے -

**Goniometer**, *n.* : زاویہ ناپنے کا آلہ ؛ زاویہ پیما -

**goniometric**, *a.* : زاویہ پیمائی کا -

**goniometrical**, *a.* : زاویہ پیمائی کے متعلق -

**goniometry**, *n.* : زاویہ پیمائی -

**Gonorrhoea** ( -orea ), *n.* : سوزاک -

**gonorrhoeal**, *a.* : سوزاکی -

**Good**, *a.* (better, best), & *n.* : (۱) اچھا ؛ بھلا ؛ عمدہ ؛ نفیس ؛ خوب ؛ کافی ؛ قابل اطمینان - (۲) معقول ؛ مناسب ؛ درست ؛ موزوں ؛ قرین مصلحت - (۳) نیک ؛ نیک نفس ؛ پارسا ؛ خوش خصال ؛ بھلا ؛ شریف - (۴) کریم النفس ؛ رحیم ؛ شفیق ؛ مہربان - (۵) تمیز دار ؛ با ادب ؛ سیدھا ( بچے کے لئے ) - (٦) خوشگوار ؛ پسندیدہ ؛ دلپذیر ؛ مفید ؛ نافع ؛ صحت بخش - (۷) قابل ؛ ہوشیار ؛ کام

کا؛ کار آمد - (۸) قابل وثوق؛ قابل اعتماد؛ معتبر -
(۹) صحیح؛ محکم؛ قوی؛ مکمل؛ کافی؛ معقول - (۱۰) (صفت
بطور اسم جمع) نیک لوگ؛ اچھے؛ اخیار؛ ابرار - (۱۱) خیر؛
نیکی؛ فضیلت؛ فایدہ؛ نفع؛ بھلائی؛ بہبودی؛ بھتری - (۱۲)
(جمع) اسباب؛ جائداد منقولہ - (۱۳) مال؛ تجارتی سامان -

*a g. fire* : خوب جلتی ہوئی آگ -

*a g. life* : وہ زندگی جس کا بیمہ ہوسکے -

*a g. man* : وہ شخص جس کی مالی حالت اچھی ہو -

*as g. as* : قریب قریب؛ بمنزلہ -

*as g. as a play* : بہت دل چسپ؛ بہت پر لطف -

*be g. enough to* : از راہ عنایت -

*come to g* : اچھا نتیجہ نکلنا -

*for g., for g. and all* : ہمیشہ کے لئے -

*for a good hour* : کم سے کم ایک گھنٹہ -

*g. breeding* : خوش اخلاقی؛ تہذیب؛ شائستگی -

*g. debt* - وہ قرضہ جس کی وصولی یقینی ہو؛ قابل وصول قرضہ -

*g. eaeting* : خوش ذائقہ، مزے کا (کھانا) -

*g. fellow* : یار باش، خلیق، ملنسار شخص یا ساتھی -

*g. -fellowship* : ملنساری؛ یار باشی -

*g. for.* : کسی کام کے لئے آمادہ -

*g. for an amount* : (ایک معینہ رقم کی) ادائی کے قابل (شخص)؛ ایک معینہ رقم کی (ہنڈی وغیرہ) -

*g. -for -nothing* : نکما؛ نا کارہ -

*g. -for -nought* : نکما؛ نا کارہ -

*g. humour* : خوش مزاجی؛ خوش طبعی -

*g. law* : رائے یا فیصلہ جو قانوناً صحیح اور موزوں ہو -

*g. -looking* : خوبصورت؛ حسین -

*good looking* : فرشتہ صورت -

*g. looks* حسن؛ خوبصورتی -

*g. luck* : خوش قسمتی؛ حسن اتفاق -

*g. luck to you* : : خدا تمھیں کامیاب کرے -

*goodman* : صاحب خانہ؛ گھر والا؛ خاوند، شوہر، باپ (وغیرہ) -

*g. money* : (۱) کھرا سکہ - (۲) (سوقیانہ) بڑی تنخواہ؛ بہت مزدوری -

*g. morning, g. evening &c.* : صبح بخیر، شام بخیر وغیرہ -

*g. morrow* : (قدیم) صبح بخیر -

*g. nature* : نیکی؛ بھل منسی؛ نیک دلی

*g. neighbourhood, g.neighbourlines, g.neighbourship* : دوستانہ برتاؤ -

*g. sense* : معاملہ فہمی؛ سمجھ؛ خوش مزاجی -

*g. soil* : زرخیز زمین -

*g. thing* : : (۱) اچھا سودا - (۲) لطیفہ - (۳) مزیدار چیزیں؛ لذیز کھانے -

*good- temperedly,* : حلم سے؛ برد باری سے -

*goodwife* : گھر والی؛ اہل خانہ -

*have a g. mind to* : بہت جی چاہتا ہے کہ -

*have a g. night* : آرام سے سونا -

*have a g. time* : لطف اٹھانا -

*in g. spirits* : خوش خوش؛ شگفتہ خاطر -

*make g.* : (۱) نقصان پورا کرنا؛ بھرنا - (۲) ادا کرنا؛ دینا - (۳) (وعدہ) پورا کرنا -

*meat keeps g.* گوشت سڑتا نہیں؛ خراب ہوتا نہیں -

*piece of gcods* : (مزاحاً) شخص -

*say a g. word for* : کلمۂ خیر کہنا (کسی کے حق میں)؛ سفارش کرنا -

*take in g. part.* برا نہ ماننا -

*that's a g. one* : (عامیانہ) بھئی خوب کہی؛ اچھی بے پر کی اڑائی -

*the g. people* : جن و پری؛ پریاں -

*things are in g. train* : کام اچھا چل رہا ہے -

*to the g.* لیکھے میں؛ نفع میں؛ کھاتے میں -

*up to no g.* : شرارت پر آمادہ -

**good- humoured,** *a.* : خوش مزاج -

**good - humouredly,** *adv.* : خوش مزاجی سے -

**goodish,** *a.* : کسی قدر اچھا وغیرہ -

**good - natured,** *a.* : نیک؛ نیک نہاد؛ نیک طبع -

**good - naturedly,** *adv.* : نیکی سے وغیرہ -

**good - tempered,** *a.* : حلیم؛ برد بار -

**good-temperedly,** *adv.* : حلم؛ برد باری سے -

**Good-bye,** *int.* & *n.* : (۱) خدا حافظ؛ اللہ نگہبان - (۲) الوداع -

**Goodly,** *a.* : (۱) خوبصورت؛ حسین؛ شکیل - (۲) بڑا سا؛ بڑا - (۳) (طنزاً) بڑا عمدہ، بڑا شاندار (یعنی ادنیٰ، مہمل) -

**Goodness,** *n.* : (۱) نیکی؛ فضیلت؛ خوبی - (۲) سخاوت؛ مہربانی؛ لطف و کرم؛ جود و سخا - (۳) کسی شے کا عطر؛ نچوڑ - (۴) خدا -

*g. gracious* : (کلمۂ فجائیہ) اظہار تعجب یا غصہ کے لئے -

*g. knows* : خدا ہی جانے؛ مجھے کچھ علم نہیں -

*thank g.* : شکر خدا کا -

**Goodwill,** *n.* : (۱) خیر خواہی؛ مہربانی؛ عنایت؛ نوازش - (۲) طیب خاطر؛ رضا و رغبت؛ گرم جوشی - (۳) کسی کار خانے وغیرہ کا نام اختیار کرنے اور اس کی ساکھ سے فائدہ اٹھانے کا حق؛ تجارتی شہرت، نام -

**Goody,** *n.* : (قدیم) بڑی بی؛ بڑھیا -

**Goody,** *n.* : مٹھائی؛ میٹھی گولیاں -

**Goody, Goody -goody,** *a.* : نیکی کا دم بھرنے والا؛ اپنے کو پارسا ظاہر کرنے والا؛ جس کا اوڑھنا بچھونا مذہب ہو -

*talk g.* : پارسائی کی باتیں کرنا -

**Googly,** *n.* : (کرکٹ) وہ گیند جو بظاہر آف کی طرف مڑنے والی ہو مگر لیگ و کٹ کی طرف مڑجائے -

**Goosander,** *n* : بطخ کی قسم کا پرندہ جس کی چونچ تیز اور دندانے دار ہوتی ہے -

**Goose,** *n.* (pl. geese) : (۱) ہنس - (۲) ہنس کا گوشت - (۳) سادہ لوح؛ بے وقوف؛ احمق - (۴) درزی کی استری -

*all his geese are swans* : وہ چیزوں کا اندازہ ان کی اصلیت سے بڑھکر کرتا ہے -

*g. -club* : وہ کلب جس میں غریبوں کو جو تھوڑا سا چندہ دیتے ہیں بڑے دن کے روز ہنس مل جاتا ہے -

*g. -flesh* : سردی یا خوف کی وجہ سے رونگٹے کھڑے ہونے کی حالت -

*g. -foot* : ایک قسم کا پودا جس کے پتے ہنس کے پیر سے مشابہ ہوتے ہیں -

*g. -grass* : ایک طرح کی گھاس جو کپڑوں میں چمٹ جاتی ہے ؛ کتا گھانس -

*gooseherd* : بطوں کا نگہبان -

*g. -quill* : ہنس کا پر ؛ بط کا پر ( خصوصاً وہ جو بطور قلم کے استعمال ہوتا ہے ) -

*g. -skin* : دیکھو : g. flesh

*g. -step* : ایک قسم کی قواعد جو فوج میں سکھائی جاتی ہے -

**goosey**, *n.* : بیوقوف ؛ سادہ لوح -

**Gooseberry**, *n.* : ایک قسم کا انگور کی شکل کا پھل -

*play g.* : عاشق و معشوق کی ملاقات کے وقت ناصح مشفق بننا -

**Goosegog** : ( روز مرہ ' مزاح ) = gooseberry

**Gopher**: دیکھو goffer -

**Gordian**, *a.*: منسوب بہ " گارڈی اس " جس نے ایک گرہ باندھی تھی اور جسے سکندر نے تلوار سے کاٹ ڈالا تھا -

*cut the G. knot* : کسی مشکل سے پہلو بچانا یا اسے جبر و تشدد سے حل کرنا -

*G. knot* : پیچیدہ مسئلہ ؛ گتھی ؛ عقدۂ لاینحل ؛ مشکل -

**Gore**, *n.* : خون جو بہ کر جم گیا ہو -

**gorily**, *adv.* : خون میں آلودہ ہو کر -

**gory**, *a.* : خون آلود -

**Gore**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( کپڑے کی ) کلی - (۲) تکونی زمین ؛ چھتری ' غبارہ یا گنبد کا تکون - (۳) کلی لگانا -

**Gore**, *v. t.* : ( جانور کا سینگ یا دانت ) چبھونا ؛ بھو نکنا -

**Gorge**, *n.* : (۱) حلق - (۲) نگلی ہوئی شے ؛ حلق کے نیچے اتری ہوئی شے - (۳) ( قلعہ بندی ) برج کا رستہ ؛ فصیل کا پچھلا دروازہ - (۴) گھاٹی - (۵) مچھلی کا چارہ -

*cast the g. at* : نفرت کے ساتھ مسترد کردینا -

*one's g. rises at* : اس سے انسان کو کراہیت ' نفرت یا متلی ہوتی ہے ' گھن آتی ہے -

**Gorge**, *v. i.* & *t.*, & *n.* : (۱) ٹھونسنا ؛ حلق تک بھرنا - (۲) سیر کرنا ؛ پیٹ بھر کر کھلانا - (۳) نگلنا ؛ زہر مار کرنا ؛ ندیدوں کی طرح کھانا - (۴) ٹھونس دینا ؛ ( کسی چیز کو ) اتنا بھرنا کہ پھیل جائے ؛ اتنا ٹھونسنا کہ دم گھٹنے لگے - (۵) حلق تک بھر نا وغیرہ -

**Gorgeous**, *a.* : (۱) زرق برق ؛ ٹھاٹ کا ؛ شوخ رنگ کا ؛ پر تکلف ؛ شاندار - (۲) مرصع ؛ رنگین ( عبارت ) -

**gorgeously**, *adv.* : شان وشوکت سے ؛ رنگین بیانی سے -

**gorgeousness**, *n.* : شان و شوکت ؛ رنگینی وغیرہ -

**Gorget**, *n.* : (۱) زرہ کا وہ حصہ جس سے گلے کی حفاظت ہوتی ہے ؛ گلا پوش - (۲) ایک طرح کا نقاب جو خانقاہ کی راہبہ پہنتی ہے - (۳) مالا ؛ گلوبند ؛ کنٹھا ؛ پچلڑی - (۴) رنگ کا حلقہ جو پرندوں کے گلے میں ہوتا ہے ؛ کنٹھا ؛ طوق -

**Gorget**, *n.* : ایک آلۂ جراحی جو پتھری وغیرہ نکالنے کے لئے استعمال ہوتا ہے -

*Gorgio*, *n.* : ایک خانہ بدوش قوم جو ( جپسی ) کہلاتی ہے اور اپنے سوا سب کو گورجیو کہتی ہے -

**Gorgon**, *n.* : (۱) ( یونانی اساطیر ) تین افعی زلف عورتوں میں سے ایک جس کی نظر انسان کو پتھر بنادیتی ہے ؛ گارگن - (۲) خوف ناک یا بد صورت آدمی ؛ ایسی عورت جس کی شکل سے ڈر معلوم ہو ؛ بیچا -

**gorgonian** *a.* : گارگن کا سا ؛ بھیانک ؛ خوفناک -

**Gorgonia** ( pl.-iae, -ias ), *n.*: ایک کیڑا جو سمندر میں ہوتاہے -

**Gorgonize**, *v. t.* : گارگن (gorgon) کی طرح نظر جما کردیکھنا -

**Gorgonzola**, *n.* : ایک عمدہ قسم کا پنیر -

**Gorilla**, *n.* : گوریلا ؛ ایک بندر جو انسان سے مشابہ ہوتا ہے -

**Gormandize**, *n.*, & *v. i.* & *t.*, *gourmandise* (F), *n.* : (۱) پیٹوپن ؛ بسیار خوری ؛ پر خوری - (۲) ٹھونسنا ؛ ندیدوں کی طرح کھانا -

**gormandizer**, *n.* : پیٹو ؛ پر خور -

**Gorse**, *n.* : ایک خار دار جھاڑی جس کے پھول زرد ہوتے ہیں -

**Gosh, by Gosh**, *int.* : واللہ ؛ بخدا ؛ قسم خدا کی -

**Goshawk**, *n.*: ایک قسم کا بڑا بازجس کے پنکھ چھوٹےہوتے ہیں -

**Goshen**, *n.*: (۱) روشن اور منور مقام - (۲) دولت اور فراغت کا گھر -

**Gosling**, *n.* : ہنس کا بچہ -

**Gospel**, *n.*: (۱) بشارت عیسوی - (۲) دین عیسوی - (۳) پروٹسٹنٹ مذہب کے عقائد - (۴) عیسیٰ علیہ السلام کی زندگی کے حالات جو چار حواریوں کی کتابوں میں مذکور ہیں - (۵) ان کتابوں میں سے کوئی ایک - (۶) ان کتابوں کا وہ حصہ جو عشائے ربانی میں پڑھا جاتا ہے - (۷) وہ بات جس میں شبہہ کی گنجائش نہ ہو - (۸) مسلک ؛ مذہب ؛ عقیدہ ؛ ایمان -

*g. -book*: کتاب جس میں انجیل کا صرف اتنا حصہ ہوتا ہے جتنا عشائے ربانی میں پڑھا جاتا ہے -

*g. oath* : حلف ( جو انجیل ہاتھ میں لیکر اٹھایا جائے ) -

*g. -shop* : میتھوڈسٹ فرقے کی عبادت گاہ -

*g. side* : گرجے کی قربان گاہ کا شمالی پہلو -

*g. truth* : انجیل کے حقائق ؛ کوئی بات جو انجیل کی طرح سچی ہو ؛ آیت ' حدیث -

**Gospeller**, *n.* : گرجے کا انجیل خوان -

**Gossamer**, *n.* & *a.* : (۱) ایک نہایت مہین قسم کا جالا جس کو چھوٹی مکڑی بنتی ہے اور جو ہوا میں تیرتا ہوا ' گھانس پر پھیلا ہوا نظر آتا ہے ؛ اس جالے کا ایک تار - (۲) کمزور ونا پائدار شے - (۳) باریک قسم کی جالی یا کریپ -

**gossamered, gossamery**, *aa.*: اس جالے کا سا ؛ کمزور ؛ نا پائدار ؛ تارعنکبوت کے مانند -

**Gossip**, *n.*, & *v. i.* : (۱) ( قدیم ) دوست ؛ شناسا ؛ سہیلی - (۲) باتونی ؛ گپی ؛ فضول گو ؛ یاوہ گو ؛ گپ باز - (۳) بکواس ؛ گپ شپ ؛ ادھر ادھر کی باتیں ؛ گپ ؛ افواہ - (۴) لوگوں کے خانگی حالات کا ذکر ؛ جلسوں اور صحبتوں کا ذکر - (۵) گپ شپ کرنا ؛ بکواس کرنا -

**gossiper**, *n.* : گپ باز ؛ بکی -

**gossipry**, *n.* : گپ شپ -

**gossipy**, *a.* : گپی ؛ گپ باز ؛ بکی -

**Gossoon**, *n.* : لڑکا ؛ چھوکرا -

**Got**, ( past & p. p. of get. ) : ملایا ( ھوا )؛ پایا ( ھوا ) وغیرہ -

*g. -up*: مصنوعی ؛ بنایا ھوا ؛ گھڑا ھوا ( قصہ ) ؛ سجایا ھوا ؛ ملمع کیا ھوا -

**Goth**, *n.* : (۱) اس المانی قوم کا شخص جس نے تیسری اور پانچویں صدی کے مابین مشرقی اور مغربی سلطنت پر حملہ کیا اور اطالیہ فرانس اور اسپین میں حکومتیں قائم کیں - (۲) وحشی ، غیر مہذب ، جاھل آدمی ؛ خصوصاً وہ شخص جو صناعی کے نمونوں کو برباد و تاراج کرے ؛ دشمن صناعی -

**gothish**, *a.* : اکھڑ ؛ وحشی ؛ غیر مذھب -

**Gotham**, *n.* : شہر جو بیوقوفی کے لیے مشہور ھو ؛ شکار پور -

*wise man of g.* : بیوقوف ؛ احمق -

**gothamite**, *n.* : بیوقوف ؛ احمق -

**Gothic**, *a.* & *n.* : (۱) گاتھہ یا ان کی زبان کا ؛ گاتھہ قوم کے متعلق - (۲) ( طرز تعمیر ) گاتھی ؛ اس طرز کا جو مغربی یورپ میں بارھویں سے سولھویں صدی تک رائج تھا جس کی خصوصیت نوک دار محراب ھے - (۳) قدیم انگریزی تعمیر کا ؛ مرصع اور عمودی - (۴) وحشیانہ ؛ نا تراش ؛ کھرا - (۵) (طباعت) قدیم ٹائپ ؛ جرمن ٹائپ - (۶) گاتھی زبان یا طرز تعمیر -

**gothically**, *adv.* : قوم گاتھہ کے طرز پر ؛ گاتھی طرز تعمیر کے مطابق ؛ وحشیانہ -

**gothicism**, : گاتھہ زبان کا محاورہ ؛ گاتھی طرز تعمیر کی تقلید ؛ وحشی پن ؛ کھرا پن -

**gothicize**, *v. i.* & *t.* : گاتھہ طرز تعمیر کی تقلید کرنا ؛ گاتھی طرز پر تعمیر کرنا -

**Gotten** : دیکھو GET -

*Gouache* ( gooahsh ), *n.* : نقاشی کا ایک طرز ؛ گدلے رنگوں کی نقاشی -

**Gouge**, *n.* & *v. t.* : (۱) چھینی کی قسم کا آلہ جو نجاری اور جراحی میں استعمال ھوتا ھے - (۲) اس آلہ سے کاٹنا یا کھودنا - (۳) کارک کاٹ کر نکالنا یا نالی کھودنا - (۴) دبا کر نکالنا خصوصاً آنکھہ کو انگوٹھے سے دبا کر نکالنا - (۵) ( کسی کی ) آنکھہ نکال لینا -

**Goulard**, *n.* : سیسے کا ایک محلول -

**Gourd**, *n.* : (۱) ایک قسم کا کدو یا تونبا - (۲) کھوکھلا کیا ھوا تونبا جو بوتل کا کام دے ؛ تونبی -

**gourdful**, *n.* : تونبی بھر چیز -

**Gourmand**, *a.* & *n.* : (۱) پیٹو ؛ پر خور ؛ بندۂ شکم - (۲) عمدہ کھانے والا ؛ خوش خوراک ؛ خوش غذا -

**gourmandism**, *n.* : پیٹو پن ؛ خوش خوراکی -

*Gourmandise*: دیکھو GORMANDIZE

**Gourme** ( F ), *n.* : کھانوں کا اور شرابوں کا مبصر -

**Gout**, *n.* : (۱) گٹھیا ؛ نقرس - (۲) گیہوں کے پودے کی ایک بیماری - (۳) قطرہ ؛ چھینٹا ؛ دھبا -

*g. fly* : ایک قسم کی مکھی جو اناج کے پودے میں بیماری پیدا کر دیتی ھے -

**goutily**, *adv.* : گٹھیا کے بیمار کی طرح سے -

**goutiness**, *n.* : گٹھیا کا اثر -

**gouty**, *a.* : گٹھیا کا مریض -

**Govern**, *v. t.* & *i.* : (۱) حکومت کرنا ؛ فرمانروائی کرنا ؛ راج کرنا ؛ حکمرانی کرنا ؛ جہانداری کرنا - (۲) انتظام کرنا ؛ نگرانی کرنا - (۳) حاکم ھونا ؛ قلعہ دار ھونا - (۴) اثر ڈالنا ؛ حکومت کرنا ؛ تابع رکھنا ؛ مطیع رکھنا ؛ غالب ھونا ؛ حاوی ھونا ؛ معین کرنا ؛ نظم و ضبط کرنا - (۵) دبانا ؛ روکنا ؛ قابو میں رکھنا - (۶) قانون یا اصول ھونا ؛ بنا ھونا - (۷) ( صرف ) مفعول ھونا .

*governing body* : مجلس منتظمین -

*king reigns but does not govern* : بادشاہ انتظام کرنے والوں کو مقرر کرتا ھے خود انتظام نہیں کرتا -

**governable**, *a.* : قابل حکومت ؛ قابل انتظام ؛ جو قابو میں رہ سکے ؛ انضباط پذیر -

**governability**, *n.* : قابل حکومت ھونا ؛ انتظام پذیری ؛ انضباط پذیری

**Governance**, *n.* : (۱) حکومت ؛ حکمرانی ؛ انتظام - (۲) دباؤ ؛ اثر ؛ نظام و ضبط -

**Governess**, *n.* : (۱) استانی ؛ معلمہ - (۲) ایک قسم کی ھلکی دو پہیوں کی گاڑی ( G. cart ) -

**Government**, *n.* : (۱) حکومت ؛ حکمرانی ؛ انتظام ؛ نظم و نسق ؛ سیاست - (۲) طرز حکومت ؛ نظام حکومت - (۳) صوبہ ؛ صوبہ دار یا گورنر کے ماتحت علاقہ - (۴) وہ جماعت جس کے ھاتھہ میں ملک کی حکومت ھو ؛ حکومت ؛ مجلس وزرا ؛ گورمنٹ ؛ سرکار - (۵) ( صرف ) علاقۂ مفعول -

*form a g.* : وزیر اعظم کا مجلس وزرا مقرر کرنا -

*g. house* : گورنر کے رھنے کا سرکاری مکان ؛ گورمنٹ ھاوس -

*g. paper, securities* : سرکاری تمسک ، ھنڈی وغیرہ -

**governmental**, *a*, : سرکاری -

**governmentally**, *adv*, : سرکاری طور پر -

**Governor**, *n.* : (۱) حاکم ؛ صوبہ دار ؛ عامل - (۲) کسی اسکول یا کالج کا افسر اعلی یا اس کی مجلس انتظامیہ کا رکن - (۲) قلعہ دار ؛ قلعے کی فوج کا سپہ سالار - (۴) (عامیانہ) آجر ؛ جناب ؛ حضور ؛ آقا ؛ باپ - (۵) ( مشین ) وہ پرزہ جس سے مشین کو گیس وغیرہ پہنچتی ھے - (۲) ایک قسم کی مچھلی کا چارہ -

*g. -general* : صوبہ دار اعلی ؛ گورنر جنرل -

**g. -generalship**, *n.* : اعلی صوبہ دار کا عہدہ -

**governorship**, *n.* : صوبہ داری -

**Gowan**, *n.* : ( اسکاچستان ) دیکھو DAISY

**Gown**, *n.* : (۱) ( روز مرہ ) کونل - ( ۲ ) بیوقوف یا بے تکا آدمی ؛ گھامڑ ؛ ضعیف العقل آدمی -

**Gown**, *n.* & *v. t.* : (۱) ڈھیلا ڈھالا جامہ خصوصاً عورتوں کا ؛ فراک کوٹ - (۲) قدیم رومیوں کا چغہ ؛ گون - (۳) وہ خاص قسم کا چغہ جو وکلاء ، یونیورسٹی کے اراکین ، پادری وغیرہ پہنتے ھیں - (۴) گون پہنانا ( خصوصاً p. p. میں ) -

*town and g.* : کیمبرج اور آکسفورڈ کے عام باشندے اور وھاں کی یونیورسٹی کے اراکین -

*gownsman*, : وکیل ؛ پادری ؛ رکن جامعہ -

**Graafian**, *a.* : ایک ولندیزی ماھر تشریح کا نام سے متعلق ( ذیل کے الفاظ کے ساتھہ ) -

*g.follicle,vesicle* : دودھ پلانے والے جانوروں کی مادہ کے بچہ دان میں دو چھوٹے چھوٹے خانے ہوتے ہیں جن میں انڈے ہوتے ہیں - ان میں سے ایک خانے کا نام ہے -

**Grab**, *v. t. & i., & n.* : (۱) اچک لینا ؛ جھپٹ لینا ؛ چھین لینا ؛ جلدی سے پکڑ لینا - (۲) لوٹنا ؛ غصب کرنا ؛ زبردستی چھین لینا - (۳) گرفتار کرنا ؛ پکڑ لینا - (۴) جھپٹا مارنا - (۵) جھپٹا ؛ چھیننے کی کوشش ؛ گرفت ؛ غصب ؛ لوٹ مار ؛ دست درازی - (۶) (مشین) پکڑنے کا ایک اوزار - (۷) بچوں کا تاش کا ایک کھیل -

**Grabble**, *v. i.* : ٹٹولنا ؛ چاروں ہاتھ پاؤں کے بل چلنا -

**Grace**, *n., & v. t.* : (۱) ادا ؛ آن ؛ دلربائی ؛ رعنائی ؛ سجیلا پن ؛ لطافت ؛ خوبی ؛ حسن ؛ خوبصورتی - (۲) اسلوب ؛ طرز ؛ انداز - (۳) خوبی ؛ کمال ؛ زیب ؛ زینت ؛ آرائش ؛ زیور - (۴) (موسیقی) زائد سر جو محض خوبصورتی کے لئے بجایا جائے - (۵) نوازش ؛ لطف ؛ کرم ؛ نظر عنایت - (۶) رعایت - (۷) انعام ؛ عطیہ ؛ احسان - (۸) (یونیورسٹی) کالج وغیرہ کی اجازت ڈگری حاصل کرنے کے لئے ؛ ضوابط سے استثنا - (۹) (مذہب) خدا کا فضل و کرم جو انسان کو بے استحقاق نصیب ہوتا ہے ؛ توفیق یا تائید الٰہی ؛ خدا داد لطافت وغیرہ - (۱۰) مہلت (جو از راہ عنایت دی جائے) - (۱۱) رحم ؛ عفو - (۱۲) مختصر دعاے شکر جو کھانے سے پہلے اور بعد پڑھی جاتی ہے ؛ دعاے طعام - (۱۳) زیب دینا ؛ چار چاند لگانا ؛ سنوارنا ؛ سجانا ؛ آراستہ کرنا ؛ زینت بخشنا - (۱۴) عزت بخشنا ؛ سر فراز کرنا ؛ زینت بخشنا - (۱۵) زیب دینا ؛ شایاں ہونا -

*act of g.* : مہربانی ؛ رعایت -

*Act of g.* : پارلیمنٹ کے حکم سے عام معافی کا اعلان -

*airs and gg.* : ناز و انداز ؛ تکلف -

*be in one's good gg.* : منظور نظر ہونا ؛ مورد عنایات ہونا -

*by the g. of God.* : بفضل خدا (شاہی خطابات سے پہلے آتا ہے)-

*days of g.* : وہ مہلت جو از روے قانون ہنڈی کے واجب الادا ہو جانے کے بعد دی جاتی ہے -

*g. cup* : رخصتی جام ؛ شراب کا پیالہ جس کا دور دعاے طعام کے بعد ہوتا ہے -

*his, her, your g.* : ڈیوک ، ڈچس ، ارچ بشپ کو مخاطب کرنے کے الفاظ -

*in this year of g.* : اس سنہ میں جب کہ دین عیسوی کو قائم ہوے اتنے دن گذر چکے ہیں (طنزاً) -

*have the g. to* : ذرا شرافت دکھاؤ -

*the 1934 th year of g.* : سنہ ۱۹۳۴ عیسوی وغیرہ -

*state of g.* : مورد رحمت الٰہی ہونے کی حالت -

*the Gg.* : (یونانی دیومالا) تین دیویاں جو باہم بہنیں ہیں اور انسانوں کو حسن و دلربائی عطا کرتی ہیں -

*with a bad g.* : طوعاً و کرہاً -

*with a good g.* : بطیب خاطر ؛ خوشی سے ؛ دل سے -

*year of g.* : سنہ عیسوی -

**graceful**, *a.* : حسین ؛ خوبصورت ؛ طرح دار ؛ ادا دار ؛ سجیلا -

**gracefully**, *adv.* : خوش اسلوبی سے ؛ دلبری سے -

**gracefulness**, *n.* : لطیف ؛ خوش اسلوب -

**Graceless**, *a.* : (۱) (قدیم مزاحاً) کم بخت ؛ بد بخت ؛ بد نصیب ؛ مردود ؛ ناشدنی - (۲) بے شرم ؛ بے حیا - (۳) بھدا ؛ بد ذوق - (۴) لطافت سے خالی (شاذ) -

**gracelessly**, *adv.* : بے حیائی سے ؛ بے شرمی سے ؛ بے ڈھنگے پن سے ؛ بھدے پن سے -

**gracelessness**, *n.* : بے حیائی ؛ بے شرمی ؛ بدنصیبی ؛ کم بختی -

**Gracious**, *a. & int.* : (۱) (قدیم) خوشگوار ؛ پسندیدہ ؛ خوب ؛ خوشنما ؛ دلفریب - (۲) مہربان ؛ خوش خلق ؛ کریم النفس - (۳) شفیق ؛ متواضع ؛ منکسر المزاج ؛ شفقت آمیز ؛ منکسرانہ - (۴) رحیم ؛ کریم (خدا) -

*good g., my g.!* : ارے ؛ اوہ (تعجب کے اظہار کے لئے)

**graciously**, *adv.* : مہربانی سے ؛ رحم یا عنایت سے ؛ تواضع سے ؛ شفقت سے -

**graciousness**, *n.* : مہربانی ؛ عنایت ؛ تواضع -

**Grackle**, *n.* : کوے کی قسم کا ایک پرند -

**Gradate**, *v.i. & t.* : (۱) غیر محسوس طریقے پر ایک رنگ سے دوسرے رنگ پر لے آنا - (۲) درجوں یا مراتب کے لحاظ سے ترتیب دینا ؛ درجہ وار یا سلسلہ وار ترتیب دینا -

**Gradation**, *n.* : (۱) مدارج ارتقا ؛ ترقی کا کوئی درجہ - (۲) سلسلۂ تدریج ؛ مراتب ؛ مدارج - (۳) مراتب یا مدارج کے لحاظ سے ترتیب - (۴) (رنگ، سُر وغیرہ کا) غیر محسوس اور تدریجی تغیر - (۵) (لسانیات) تصریف میں حروف کا سلسلہ وار تغیر ؛ تعلیل - (۶) تدریجی ؛ درجہ وار ؛ مدارج ارتقا کے متعلق -

**gradational**, *a.* : تدریجی (ترتیب ، تغیر وغیرہ) -

**gradationally**, *adv.* : تدریج کے لحاظ سے -

**Grade**, *n., & v. t.* : (۱) زاویہ قائمہ کا سوّاں حصہ - (۲) پایہ ؛ درجہ ؛ رتبہ ؛ مرتبہ - (۳) (مویشی) ادنی نسل اور اعلی نسل کے میل سے جو قسم پیدا ہوتی ہے ؛ مخلوط نسل ؛ اوسط نسل - (۴) (حیاتیات) وہ جانور جو نشو و نما کے کسی دور میں اصل صورت سے بعض خصوصیتوں میں مختلف ہوجاتے ہیں - (۵) ڈھال ، ڈھلان ، اُتار چڑھاؤ کی شرح - (۶) (لسانیات) سلسلہ تعلیل میں شمار - (۷) قسم وار تقسیم کرنا - (۸) سموتا ؛ ملانا - (۹) ایسے رنگ دینا کہ ان کا تغیر تدریجی اور غیر محسوس ہو - (۱۰) ڈھلان کم کرنا ؛ نشیب و فراز کم کرنا - (۱۱) اچھی نسل لینا ؛ اعلی نسل کے ساتھ ادنی نسل کو ملا کر اوسط درجہ کی نسل حاصل کرنا -

*g. up* : اعلی نسل کے ساتھ ملا کر بہتر کرنا -

**Gradely**, *a.* : (۱) (مقامی) اعلی درجے کا ؛ پورا ؛ کامل - (۲) حسین ؛ خوبصورت - (۳) سچا ؛ حقیقی ؛ مناسب -

**Gradient**, *n.* : (۱) ڈھلان کی مقدار ، اتار چڑھاؤ کی شرح - (۲) ایک خطے سے دوسرے خطے میں جانے پر مقیاس الحرارت کا اتار چڑھاؤ -

**Gradin(e)**, *n.* : نیچی سیڑھیوں میں سے ایک سیڑھی ؛ نشستوں کی ایک قطار ؛ پتھر کی بنچ جو قربان گاہ کے پیچھے دیوار میں پیوستہ ہوتی ہے -

**Gradual**, *n.* : وہ بول جو گرجے میں عشائے ربانی کے وقت تلاوت

انجیل کے دوران میں گائے جاتے ہیں -

**Gradual**, *a.*: تدریجی -

*g. psalm*: دیکھو Degrees (song of) -

**gradually**, *adv.*: رفتہ رفتہ ؛ آہستہ آہستہ ؛ بتدریج ؛ تدریجاً -

**gradualness**, *n.*: تدریج -

**Graduate**, *n.*: (۱) فاضل؛ سند یافتہ - (۲) عطار کا وہ گلاس جس سے رقیق دوائیں ناپتے ہیں؛ دوا پیما -

**Graduate**, *v. i. & t.*: (۱) ڈگری لینا؛ سند حاصل کرنا ؛ سند دینا ؛ ڈگری دینا-(۲)درجے مقرر کرنا؛ درجوں میں تقسیم کرنا؛ درجے وار کرنا؛ حصوں میں تقسیم کرنا - (۳) مدارج کے لحاظ سے ترتیب دینا ؛ شرح آمدنی کے لحاظ سے ٹکس تجویز کرنا - (۴) آہستہ آہستہ تبدیل ہونا ( ایک حالت سے دوسری حالت میں ) - (۵) (محلول) کو تبخیر کے ذریعے سے قوی یا گاڑھا کرنا -

**graduation**, *n.*: سند لینا ؛ تکمیل ؛ تدریج ؛ درجہ بندی -

**graduator**, *n.*: سند لینے والا ؛ درجہ بندی کرنے والا -

**Gradus**, *n.*: لاطینی عروض کا لغت -

**Gr(a) ecism**, *n.*: (۱) یونانی محاورہ خصوصاً اس کی نقل دوسری زبان میں (۲) یونانی جذبات، خیالات، طرز تحریر وغیرہ اور انکا تتبع -

**Gr(a)ecize**, *v.t. & i.*: (۱)یونانی رنگ میں رنگنا؛ یونانی قالب میں ڈھالنا -(۲)یونانیوں کا اتباع کرنا؛یونانی بننا؛ یونانیوں کا کلمہ پڑھنا -

**Gr(a)eco-** ( سابقہ ) یونانی -

**gr(a)eco-mania**, *n.*: یونانیت کا خبط -

**gr(a)ecomaniac**, *n.*: یونانیت کا دیوانہ -

**gr (a) ecophil**, *n.*: یونان دوست -

**Graffito**, *n.*: دیوار کے نقوش یا کتبے خصوصاً وہ جو پرانے زمانے کے کھنڈروں میں نظر آتے ہیں؛ استر کاری پر کھدائی کا کام جس میں اندر کی رنگ برنگی سطح نظر آتی ہے -

**Graft**, *n., & v. t.*: (۱) پیوند ؛ قلم - (۲) ( جراحی ) وہ نسیج جو ایک جگہ سے کاٹ کر دوسری جگہ لگادی جائے ؛ اس طرح پیوند لگانے کا عمل - (۳) پیوند لگانا ؛ قلم لگانا ؛ ( استعارتاً ) متحد کردینا ؛ ایک ذات کردینا - (۴) زندہ جسم کے ایک مقام کی نسیج کو دوسری جگہ جوڑ دینا - (۵) ( بحری ) سُتلی کی جالی بنا کر حلقہ دار چٹخنی پر منڈھ دینا -

*grafting clay, -wax*: قلم یا پیوند لگانے کا مسالا -

**Graft**, *n.*: زمین کی وہ گہرائی جو ایک بار پھاوڑا چلا کر کھودی جائے -

**Graft**, *n.. & v. i.*: ناجائز فائدہ جو سیاسی معاملات یا بلدیے کے انتظام میں حاصل کیا جائے ؛ سیاسی یا بلدی یافت ؛ سیاست وغیرہ سے ناجائز فائدہ اٹھانا -

**grafter**, *n.*: سیاست وغیرہ سے ناجائز فائدہ اٹھانے والا -

**Grail**, *n.*: وہ بول جو عشائے ربانی کے وقت تلاوت انجیل کے دوران میں گائے جاتے ہیں -

**Grail**, *n.*: وہ پیالہ جو مسیح نے عشائے آخری میں استعمال کیا تھا -

**Grail**, *n.*: کنگھی بنانے والوں کا سوہن یا ریتی -

**Grain**, *n., & v. t. & i.*: (۱) دانہ ( غلے وغیرہ کا ) - (۲) اناج ؛ غلہ - (۳) مغربی افریقہ کے ایک درخت کے تودے جو گرم مسالے اور دوا کے طور پر استعمال ہوتے ہیں - (۴) فضلہ جو جَو کی شراب بنانے کے بعد بچ جاتا ہے - (۵) ذرہ ( ریت ، نمک ، سونے وغیرہ کا ) - (۶) نصف رتی کے مساوی ایک وزن ؛ نہایت خفیف مقدار- (۷) قرمز (کرم دانہ) یا ان سے نکلا ہوا سرخ رنگ - (۸) وہ خطوط جو کوئلے ، پتھر وغیرہ کے پرتوں کو جدا کرتے ہیں - (۹) دانہ دار ہونا - (۱۰) اندرونی ساخت؛ ذرات کی ترتیب - (۱۱) لکڑی کی اندرونی دھاریاں - (۱۲) ( استعارتاً ) طبیعت ؛ مزاج ؛ میلان ؛ طبع ؛ فطرت؛ سرشت - (۱۳) دانہ دار بنانا - (۱۴) قرمزی رنگ میں رنگنا ؛ پکا رنگنا - (۱۵) دانہ دار سطح بنانا ؛ کیمخت بنانا - (۱۶) کھال کو بالوں سے صاف کرنا - (۱۷) لکڑی یا سنگ مرمر کی اندرونی دھاریوں کے سے نقوش بنانا -

*against the g.*: طبیعت کے خلاف -

*dye in g.*: قرمزی رنگ میں رنگنا ؛ کسی پکے رنگ میں رنگنا ؛ ریشے ریشے کو یا پوری طرح رنگنا -

*g. -leather*: کیمخت کا چمڑا -

*g. -sick*: مویشیوں کی بیماری جس میں معدہ پھیل جاتا ہے -

*g. -side*: (کھال کا) وہ کُھردرا رخ جدھر کمانے سے پہلے بال ہوتے ہیں-

**grained**, *a.*: دانہ دار وغیرہ -

**grainless**, *a.*: جس میں دانے نہ ہوں؛ چکنا -

**grainy**, *a.*: دانہ دار وغیرہ -

**Grains**, *n.*: مچھلی مارنے کا دو شاخہ برچھا -

**Grallatorial**, *a.*: لم ڈھینگ کی قسم کا ( پرندہ ) -

**Gralloch**, *n.. & v. t.*: مردہ ہرن کے پیٹ کی آلائش ( احشا وغیرہ )؛ ہرن وغیرہ کا پیٹ چیر کر آلائش نکالنا -

**Gram**, *n.*: چنا؛ نخود ؛ گھوڑے کا دانہ -

**Gram**: دیکھو gramme -

**-gram**: ( لاحقہ ) دوسرے لفظوں کے ساتھ ملکر اسمائے مرکب بناتا ہے -

**Grama, Gramma**, *n.*: ایک قسم کی چارے کی گھاس جو ریاستہائے امریکہ کے بعض حصوں میں پائی جاتی ہے -

**Gramarye**, *n.*: ( قدیم ) سحر ؛ جادو -

**Gramercy**, *int.*: ( قدیم ) شکریہ -

**Graminaceous, Gramineous**, *aa.*: گھاس دار ؛ گھاس کا ؛ پر گیاہ ؛ گھاس جیسا ؛ گھاس کے متعلق -

**graminivorous**, *a.*: گیاہ خور ؛ گھاس چرنے والا -

**Grammalogue**, *n.*: ( مختصر نویسی ) کوئی علامت جس سے لفظ مراد ہو ؛ کوئی حرف جو لفظ کا قائم مقام ہو -

**Grammar**, *n.*: قواعد زبان ؛ صرف و نحو - (۲) صرف و نحو کی کتاب القواعد ؛ رسالۂ قواعد - (۳) کسی شخص کا قواعد صرف و نحو کے استعمال کا خاص طریقہ ؛ تقریر یا تحریر جسے قواعد صرف و نحو کے اعتبار سے اچھا یا برا کہا جائے ؛ قواعد صرف کا صحیح استعمال - (۴) کسی زبان کے محاورات - (۵) کسی علم یا فن کی مبادیات -

*g.-school*: ابتدائی مدرسہ -

*historical g.*: تاریخی صرف و نحو-

*comparative g.*: صرف و نحو تقابلی -

**grammarless**, *a.*: بلا قواعد زبان ؛ بے صرف و نحو -

**Grammarian**, *n.*: ماہر صرف و نحو -

**Grammatical**, *a.*: (۱) قواعد زبان یا صرف و نحو کے متعلق - (۲) صحیح قواعد کے مطابق - (۳) کسی فن کے اصول کے مطابق -

*g. sense* : لفظی مفہوم؛ معنی جو محض صرف و نحو کی رو سے نکالے جائیں اور دیگر تمام لوازمات کا لحاظ نہ کیا جائے -

**grammatically**, *adv.*: ازروئے قواعد زبان؛ از روئے صرف و نحو -

**grammaticize**, *v. t.* : قواعد زبان کے مطابق کرنا -

**Gramme, gram**, *n.*: گرام؛ ایک مکعب سنٹی میٹر مقطر پانی کا وزن جب وہ کامل کثافت رکھتا ہو اور خلا میں تولا جائے -

*g.-centimetre* : کام ناپنے کی اکائی؛ جتنا کام ایک گرام وزن کو خط عمودی میں ایک سنٹی میٹر اٹھانے میں کیا جائے -

*grammetre* : کام ناپنے کی اکائی؛ جتنا کام ایک گرام وزن کو خط عمودی میں ایک میٹر اٹھانے میں کیا جائے -

**Gramophone**, *n.*: گراموفون -

**Grampus**, *n.*: (۱) ایک قسم کی وھیل مچھلی - (۲) زور زور سے سانس لینے والا، خر خر کرنے والا آدمی -

**Granadilla, gre-**, *n.*: ایک قسم کا پھول -

**Granary**, *n.* (۱) کیتا؛ کھتی؛ اناج کا گودام؛ غلے کی کوٹھی - (۲) غلہ خیز خطہ -

**Grand**, *a. & n.*: (۱) (خطاب اور عہدوں میں) اعلیٰ؛ اعظم؛ صدر - (۲) (قانون) بڑا؛ اصلی - (۳) نہایت اہم؛ سب سے بڑا یا اہم - (۴) آخری؛ مجموعی - (۵) صدر (حصۂ عمارت) - (۶) (موسیقی) پورا؛ کامل؛ پورے ساز کا؛ بالکل با اصول - (۷) مہتم بالشان؛ پر تکلف؛ پر شوکت - (۸) نفیس؛ خوبصورت؛ شاندار؛ عالی شان - (۹) رئیسانہ؛ امیرانہ - (۱۰) بلند؛ عالی؛ رفیع (خیالات وغیرہ) - (۱۱) عالی حوصلہ؛ عالی ظرف؛ با وقار؛ با عظمت؛ قابل احترام؛ پر جلال؛ عظیم الشان؛ با عظمت؛ با رعب - (۱۲) بہت اچھا؛ بہت خوب (روز مرہ) - (۱۳) تیسری پشت میں خواہ اوپر کی طرف یا نیچے کی طرف -

*do the g.*: (رئیسانہ) شان دکھانا -

*g. air* : رئیسانہ یا امیرانہ شان -

*G. Almoner* : شاہی خیرات خانے کا مہتمم -

*G. commitee* : دارالعوام کی ایک کمیٹی جو قانون اور تجارت کے مسودوں پر غور کرتی ہے -

*g. duke* ایک قسم کا الو -

*G. Duke, Duchess* : زار روس کے بچوں کا خطاب؛ بعض ریاستوں کے فرمانرواؤں کا خطاب -

*grandfather, grand father's clock*: ایک قسم کی بڑی گھڑی -

*G. Master* : سب سے بڑا نائٹ -

*Grand Old Man (G. O. M.)* : گلیڈ اسٹن کا لقب -

*G. national* : لور پول کی سالانہ گھڑ دوڑ -

*g. piano* : ایک قسم کا بڑا پیانو -

*grandsire* : (۱) مورث (خصوصاً) جانوروں کا باپ؛ بوڑھا؛ ضعیف - (۲) گھنٹی بجانے کا ایک خاص طریقہ -

*grandson* : پوتا؛ نبیرہ؛ نواسا -

*g. stand* : گھڑ دوڑ میں تماشا دیکھنے کی مرکزی جگہ -

*g. tour* : یورپ کے بڑے بڑے شہروں کا سفر جو تعلیم کی تکمیل کے طور پر کیا جائے -

*G. Turk* : سلطان ترکی -

*G. Vizier* : ترکی کا وزیر اعظم -

*grandfather* : دادا؛ جد؛ نانا -

*G. Falconer* : شاہی باز کا محافظ -

*grandmother* : دادی؛ نانی -

**grandly**, *adv.* : شان و شوکت سے؛ عظمت سے وغیرہ -

**grandmotherly**, *adv.*: دادی کا سا؛ حد سے زیادہ شفیقانہ؛ بزرگانہ -

**Grandducal**, *a.*: گرانڈ ڈیوک کا -

**grandness**, *n.*: شان؛ عظمت؛ دبدبہ وغیرہ -

**Grandam (e)**, *n.*: (قدیم) (۱) دادی؛ نانی - (۲) (بغیر e کے) جانور کی نانی - (۳) بڑھیا؛ ضعیفہ؛ مائی -

**Gran(d-)dad**, *n.*: دادا کے لیے پیار کا لفظ -

*Grande* (F.): Grand کا مونث -

*g. passion* : وہ عاشقانہ معاملہ جس میں انسان ہمہ تن غرق ہو -

*g. toilette* : رسمی لباس -

**Grandee**, *n.*: (۱) ھسپانوی یا پرتگالی امیر - (۲) امیر کبیر؛ بڑا آدمی؛ بلند مرتبہ آدمی -

**Grandeur**, *n.* : (۱) جاہ و جلال؛ اقتدار؛ رتبۂ عالی؛ منصب بلند - (۲) عالی ظرفی؛ عالی حوصلگی؛ عظمت نفس - (۳) شان و شوکت؛ رعب و جلال؛ دبدبہ - (۴) آن بان؛ وقار؛ تمکین - (۵) ساز و سامان ریاست؛ امیرانہ ٹھاٹھ -

**Grand Guignol** (F), *n.*: وہ ناٹک جس میں بہت سے چھوٹے چھوٹے اثر خیز تماشے دکھائے جاتے ہیں -

**Grandiloquent**, *a.*: (۱) جس کی تحریر و تقریر میں شان و شکوہ پایا جائے؛ شکوہ پسند -

**grandiloquence**, *n.*: تحریر و تقریر کی شکوہ؛ شان و شکوہ کا طرز بیان -

**grandiloquently**, *adv.*: متعلق فعل مذکورہ بالا معنوں میں -

**Grandiose**, *a.*: دھوم دھام کا؛ طمطراق کا؛ پرشکوہ؛ جس کی بڑے پیمانہ پر تجویز کی گئی ہو -

**grandiosely**, *adv.*: دھوم دھام سے؛ طمطراق سے -

**grandiosity**, *n.*: طمطراق؛ ٹھاٹھ

**Grandisonian**, *a.*: سر چارلس گرانڈی سن (جو اسی نام کے ناول مصنفہ رچرڈسن کا ہیرو ہے) کے جیسا؛ جانبازانہ ہمت؛ شائستہ اطوار اور پاکیزہ کردار رکھنے والا -

**Grange**, *n.*: (۱) (قدیم) کھتی؛ کوٹھی (غلے کی) - (۲) دیہات کا گھر جس میں فارم کی عمارتیں وغیرہ ہوں؛ باڑی -

**Grangerize**, *v. t.*: کسی کتاب کی تشریح کے لئے دوسری کتابوں سے عبارت تصویریں وغیرہ کاٹ کر چپکانا -

**grangerism**, *n.*: اس طرح تشریح کرنے کا اصول -

**grangerite**, *n.*: اس طرح تشریح کرنے کا قائل -

**grangerization**, *n.*: اس طرح کی تشریح -

**grangerizer**, *n.*: اس طرح کی تشریح کرنے والا -

**Grainiferous**, *a.*: غلے پیدا کرنے والا -

**graniform**, *a.*: غلہ نما -

**granivorous**, *a.*: غلہ خور -

**Granite**, *n.*: ایک طرح کا پتھر جو عمارت میں کام آتا ہے -

*g.-ware* : مٹی کے گلدار برتن جو گرانیٹ سے مشابہ ہوتے ہیں؛ لوہے کے برتن جن پر ایک خاص طرح کا جھول چڑھا ہوتا ہے -

**granitic**, *a.*: گرانیٹ کا -

**granitiform**, *a.*: گرانیٹ صورت -

**granitoid**, *a* & *n.*: گرانیٹ نما -

**Grannom, Granam**, *n.*: (۱) ایک قسم کی مکھی جو پانی میں رھتی ھے ؛ پن مکھی - (۲) اس کی نسل جو مچھلی کے چارے کے طور پر استعمال ھوتی ھے -

**Granny**, *n.*: (۱) دادی ' نانی ( پیار یا حقارت کے موقع پر ) - (۲) ایک طرح کی دھری گرہ -

*g.'s bend* or *knot*: ایک قسم کی دھری گرہ -

**Granolithic**, *a.*: گرینو لیتھ ( ایک طرح کی کنکریت ) کا -

**Grant**, *v. t.*, & *n.*: (۱) منظور کرنا - (۲) قبول کرنا؛ ماننا ؛ تسلیم کرنا ؛ فرض کرنا - (۳) (حق) دینا ؛ منتقل کرنا ؛ ھبہ کرنا ؛ عطا کرنا ؛ بخشنا ؛ دینا - (۴) قبول ( رد کے مقابلے میں ) - (۵) ھبہ ؛ منظوری - (۶) عطیہ ؛ جو شے ھبہ کی جائے -

*take for granted*: فرض کرلینا ؛ بلا ثبوت کے مان لینا -

**grantable**, *a.*: قابل تسلیم ' قابل منظوری -

**grantee**, *n.*: موهوب الیہ -

**grantor**, *n.*: ھبہ کرنے والا -

**Granular**, *a.*: دانہ دار؛ دانہ سا ؛ دانہ کا ؛ دانہ کی شکل کا -

**granularity**, *n.* دانہ کی شکل ؛ دانہ دار ھونا -

**granularly**, *adv.*: دانے کی شکل میں -

**granulo-**: ( سابقہ ) دانہ دار ؛ دانہ سا -

**granulous**, *a.*: دانہ دار ؛ دانہ کا -

**Granulate**, *v. t.* & *i.*: دانہ دار کرنا ؛ دانہ دار ھونا - (۲) کھر درا کرنا - (۳) انگور بندھنا ؛ زخم بھرنا -

**granulate**, *a.*: دانہ دار -

**granulation**, *n.*: دانہ دار بنجانا -

**granulator** *n.*: دانہ دار بنانے والا -

**Granule**, *n.*: چھوٹا دانہ -

**Grape**, *n.*: (۱) انگور ؛ تاک ؛ رز ؛ عنب - (۲) چھرے ؛ گراب -

*g. -brandy*: خالص انگور کی برانڈی -

*g. -house*: انگور خانہ ؛ تاکستان ؛ مکان ( عموماً شیشے کا ' یا احاطہ انگور کی کاشت کے لیے -

*g. -scissors*: انگور کے گچھے کاٹنے کی قینچی -

*g. -stone*: انگور کا بیج -

*g. -sugar*: انگور کی شکر -

*g. vine*: (۱) انگور کی بیل - (۲) اسکیٹنگ ( برف نوردی ) کی ایک شکل -

*the g., the juice of the g.*: شراب ؛ دختِ رز ؛ بنت العنب -

*the gg. are sour, sour gg.*: انگور کھٹے ھیں ' کھٹے انگور ؛ اس موقع پر کہتے ھیں جب انسان کسی چیز کی کوشش کرے اور نا کام رھے اور پھر اسی چیز کی تحقیر کرے -

**grapery**, *n.*: تاکستان ؛ انگور خانہ -

**grapy**, *a.*: متعلق بہ انگور ؛ انگور دار ؛ انگور کا سا مزہ رکھنے والا -

**Graph**, *n.*: ترسیم ؛ کوئی شکل جس سے ریاضیاتی یا کیمیاوی نسبت ظاھر ھوتی ھو -

**Graph**, *n.*, & *v. t.*: (۱) جلاتین کا آلہ جس سے تحریر کی نقول چھاپی جاتی ھیں ؛ نقل گیر - (۲) نقل گیر سے چھاپنا -

**-graph**: ( لاحقہ بمعنی ) (۱) لکھی ھوئی چیز ؛ تحریر مثلاً *autograph* - (۲) لکھنے کا آلہ ، مثلاً *heliograph* - (۳) لکھنے کا طریقہ مثلاً *calligraph* -

**-grapher**: ( لاحقہ بہ معنی ) ماھر -

**Graphic(al)**, *a.*: (۱) تحریر ' نقشہ کشی ' مصوری ' سنگ تراشی وغیرہ کے متعلق - (۲) مشرح ؛ واضح ؛ ھوبہو - (۳) منقش ( پتھر وغیرہ کے لیئے ) - (۴) ترسیمی ؛ ترسیم کے متعلق ؛ (al کے ساتھ شاذ) -

**-graphic(al)**: ( لاحقہ ) graph کے متعلق -

**Graphically**, *adv.*: شرح وبسط سے ؛ وضاحت سے ؛ ھو بہو - (۲) تحریر کے ذریعہ سے - (۳) اشکال کے ذریعہ سے -

**Graphite**, *n.*: پنسل کا سرمہ -

**graphitic**, *a.*: پنسل کے سرمہ کا -

**graphitoid**, *n.*: پنسل کے سرمہ کا سا -

**Graphiure**, *n.*: جنوبی افریقہ کا ایک چبانے والا جانور -

**Graphology**, *n.*: (۱) خط دیکھ کر سیرت پہچاننے کا علم ؛ فراست التحریر - (۲) نظام ترسیم

**Graphotype**, *n.*: ابھرا ھوا بلاک ؛ ابھرا ھوا بلاک بنانے کا طریقہ -

**-graphy**: (لاحقہ بمعنی) (۱) تحریر کا طریقہ ' مثلاً -lithography - (۲) تشریحی یا بیانی علم ' مثلاً geography -

**Grapnel**, *n.*: (۱) چھوٹا لنگر - (۲) ایک قسم کا کانٹا جس سے دشمن کا جہاز پھنسا لیا جاتا ھے -

**Grapple**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) آنکڑا ؛ کانٹا - (۲) پکڑ ؛ گرفت - (۳) گتھم گتھا ؛ کشتی ؛ دست بدست لڑائی - (۴) پکڑنا ؛ جکڑنا ؛ پھنسانا ؛ الجھانا ؛ گتھ جانا ؛ دست بدست لڑنا -

*g. with*: قابو میں لانے کی کوشش کرنا ؛ پورا کرنے یا حل کرنیکی کوشش کرنا -

**Grappling**, *n.*: (۱) گتھم گتھا ( وغیرہ ) - (۲) آنکڑا ؛ کانٹا -

**Grasp**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) پکڑنے کی کوشش کرنا ؛ جھپٹا مارنا ؛ چنگل مارنا ؛ ( کسی چیز پر ) حریصوں کی طرح گرنا - (۲) مضبوط پکڑنا ؛ گرفت میں لانا - (۳) سمجھ لینا ؛ قابو میں لے آنا - (۴) قابو ؛ قبضہ ؛ گرفت ؛ پکڑ - (۵) فہم ؛ ادراک ؛ عبور ؛ وسعت نظر -

**graspable**, *a.*: قابل گرفت ؛ قابل فہم -

**grasping**, *a.*: طماع ؛ طامع ؛ لالچی ؛ حریص -

**graspingly**, *adv.*: حریصانہ ؛ لالچ سے -

**graspingness**, *n.*: (۱) حرص ؛ طمع - (۲) پکڑنا ؛ مضبوطی سے پکڑنا ؛ گرفت میں لینا ؛ تھامنا -

*g. nettle*: کسی مشکل یا خطرے کا جرأت سے مقابلہ کرنا -

*within, beyond, one's g.*: قابو کے اندر ؛ قابو کے باھر -

**Grass**, *n.*, & *v. t.*: (۱) گھاس ؛ گیاہ - (۲) چری ؛ پودے جو جانوروں کے چارے کے لیئے کام آئیں - (۳) چرا گاہ - (۴) گھاس کا تختہ - (۵) (معدنیات) سطح زمین ؛ کان کا دھانہ - (۶) دوب لگانا ؛ رنگ اڑانے کے لیئے گھاس پر پھیلا کر دوب دینا - (۷) گرانا ؛ جھاڑنا - (۸) مچھلی کو کنارے پر کھینچنا ؛ پرندوں کو ( بندوق کے چھروں سے مار ) کر گرانا -

*at g.*: فارغ ؛ چھٹی پر -

*grassed*: (گولف کے بلے کے لئے) تھوڑا سا پیچھے کو مڑا ھوا -

*grasshopper*: ٹڈا -

*grasshopper-beam*: انجن کا وہ ڈنڈا جو ایک طرف لگا ھوتا ھے اور جب انجن چلتا ھے تو حرکت کرتا رھتا ھے -

*g. -snake* : ایک قسم کا سانپ -

*g. -tree* : ایک قسم کا درخت جو آسٹریلیشیا میں ہوتا ھے -

*g. widow* : وہ عورت جسکا شوہر باھر گیا ھوا ھو -

*hear the g. grow*: بے حد ذھین ھونا؛ اڑتی چڑیا کا پیچھاننا -

*not let g. grow under* one's *feet* : جلدی کرنا؛ دیر نہ ھونا -

*send, go, to g.*: دے مارنا ؛ پچھاڑنا -

**grassy**, *n.*: پر گیاہ -

**grassless** *n.*: بے گیاہ -

**Grate**, *n.*: (۱) جنگلہ (شاذ) - (۲) آتش دان ؛ بھٹی ؛ سلاخدار چوکھٹا جو آتشدان میں لگا ھوتا ھے -

**grated**, *a.*: سلاخ دار ؛ جنگلہ دار -

**grateless** *a.*: بغیر جنگلے کا ؛ بے سلاخوں کا -

**Grate**, *v. t.* & *i.*: (۱) کدوکش سے چھیلنا ؛ گھس کر چھیلنا - (۲) ناگوار ھونا ؛ گراں گذرنا - (۳) پیسنا (دانتوں کا) - (۴) رگڑنا ؛ گھسنا - (۵) سامعہ خراش ھونا ؛کرخت ھونا - (۶) چڑ چڑانا -

**grater**, *n.*: کدوکش -

**gratingly**, *adv.*: سامعہ خراشی کے ساتھ وغیرہ -

**Grateful**, *a.*: (۱) قابل قبول ؛ خوشگوار ؛ پسندیدہ ؛ تسکین دہ ؛ راحت بخش - (۲) شکر گزار ؛ ممنون ؛ احسان مند؛ شاکر -

**gratefulness**, *n.*: احسان مندی -

**gratefully**, *adv.*: احسان مندی سے؛ شکر گزاری سے-

**Gratify**, *v. t.* : (۱) معاوضہ دینا ؛ فیس ادا کرنا ؛ اجرت دینا ؛ نذر کرنا - (۲) رشوت دینا ؛ مٹھی گرم کرنا - (۳) حسب منشا عمل کرنا ؛ خواھش پوری کرنا ؛ دلجوئی کرنا ؛ تسکین دینا ؛ پورا کرنا -

**gratification**, *n.*: خوشی ؛ مسرت ؛ تسکین ؛ اطمینان؛ سیری؛ پورا کرنا یا ھونا -

**gratifying**, *a.*: قابل اطمینان؛ تسکین دہ؛ مسرت بخش -

**gratifyingly**, *adv.*: قابل اطمینان طور پر -

*Gratin* (F), *n.*: روٹی کے ٹکڑے ڈال کر دو چولھوں کے بیچ میں رکھ کر پکانا ؛ اس طرح پکا ھوا کھانا -

**Grating**, *n.*: (۱) جنگلہ - (۲) (بصریات) متوازی تار یا شیشے وغیرہ کی سطح کے متوازی خطوط جو روشنی کو تحلیل کرکے طیف (spectra) پیدا کرتے ھیں -

**Gratis**, *adv.* & *a.*: مفت ؛ بلا معاوضہ ؛ بلا قیمت؛ بن داموں -

**Gratitude**, *n.*: (۱) شکر؛ منت؛ احسان مندی؛ شکریہ؛ شکرانہ - (۲) احسان مندی ؛ شکر گزاری -

**Gratuitous**, *a.*: (۱) مفت کا ؛ بلا قیمت؛ بے استحقاق - (۲) بے وجہ ؛ بے دلیل ؛ بے سبب؛ ناحق کا ؛ خواہ مخواہ کا -

**gratuitously**, *adv.*: (۱) مفت میں؛ بے استحقاق - (۲) ناحق؛ خواہ مخواہ ؛ بے وجہ -

**gratuitousness**, *n.*: بے قیمت ھونا ؛ بے وجہ ھونا -

**Gratuity**, *n.*: (۱) انعام ؛ بخشش ؛ زر انعام - (۲) وظیفہ؛ عطیہ؛ انعام (جو فوج کے سپاھیوں کو ملے) -

**Gratulate**, **-ation** : - (**congratulate, -ation** کا متروک)

**gratulatory**, *a.*: مبارکباد کا؛ تہنیت کا ؛ تہنیت آمیز -

**Gravamen**, *n.* (pl.- mina) (۱) شکایت - (۲) شکایتی عرضداشت جو کلیسا کی مجلس ماتحت مجلس اعلی کو بھیجے - (۳) اصل الزام ؛ سب سے بھاری الزام ؛ (جمع میں شاذ) -

**Grave**, *n.*: (۱) قبر ؛ لحد ؛ مزار ؛ مدفن (حقیقی اور مجازی معنی میں) - (۲) فنا ؛ موت ؛ عالم زیریں؛ ھیڈیس (Hades) - (۳) آلو وغیرہ دبانے کا گڑھا -

*g. -clothes* : کفن -

*g. -digger* : (۱) گور کن - (۲) ایک قسم کا کیڑا -

*gravestone* : کتبۂ قبر ؛ سنگ مزار -

*graveyard* : قبرستان ؛ گورستان -

*make* one *turn in his g.*: برے کام وغیرہ سے کسی کی روح کو صدمہ پہنچانا ؛ روح کو قبر میں بیچین کرنا -

*secret as the g.*: بالکل پوشیدہ ؛ قطعاً مخفی -

*some one walking on my g.*: اس وقت کہتے ھیں جب کسی پر لرزہ طاری ھو جاتا ھے -

**graveless**, *a.*: بے گور -

**graveward**, *adv.* & *n.* : عالم زیریں کو ؛ موت کی طرف -

**Grave**, *v. t.*: (۱) دفن کرنا ؛ سپرد خاک کرنا ؛ دفنانا - (۲) کھودنا ؛ کندہ کرنا ؛ نقش کرنا - (۳) (مجازاً) نقش کردینا ؛ کالنقش فی الحجر کردینا ؛ پتھر کی لکیر کردینا

*graven image* : بت ؛ مورت -

**Grave**, *a.* & *n.*: (۱) اھم ؛ ضروری؛ وزنی ؛ قابل غور - (۲) بڑا ؛ شدید ؛ سخت؛ بھاری؛ سنگین - (۳) سنجیدہ ؛ گمبھیر؛ بھاری بھر کم - (۴) سادہ ؛ صوفیانہ - (۵) (نبرے کے متعلق) خفیف -

**gravely**, *adv.*: اھمیت سے ؛ سنجیدگی سے ؛ سادگی سے

**Grave**, *v. t.*: جہاز کے تلے کو آگ جلا کر زنگ وغیرہ سے صاف کرنا اور اس پر تارکول پھیرنا -

**Gravel**, *n.*, & *v. t.*: (۱) کنکر ؛ بجری - (۲) کنکر کی تہہ، خصوصاً وہ جس میں سونا ھو - (۳) (طب) سنگ مثانہ؛ پتھری (۴) بجری بچھانا ؛ کنکر پھیلانا؛ حیرت میں ڈالنا؛ چکر میں ڈالنا -

*g. -blind* : جسکی نظر بہت ھی کمزور ھو ؛ قریب قریب اندھا -

*pay g.* : (معدنیات) کنکریلی تہہ جس میں اسقدر سونا ھو کہ کافی فایدہ حاصل ھو -

**gravelly**, *a.*: کنکریلا ؛ بجریلا -

**Graver**, *n.*: (۱) کھودنے والا ؛ کندہ کرنے والا وغیرہ - (۲) چھینی جس سے تانبے پر کندہ کرتے ھیں -

**Gravid**, *a.*: حاملہ ؛ پیٹ سے -

**Gravitate**, *v. i.* & *t.*: (۱) کسی شے کی طرف کشش ثقل کی وجہ سے مائل ھونا ؛ کشش ثقل سے جھکنا ؛ کھنچنا - (۲) ڈوبنا ؛ نیچے کی طرف؛ مرکز کی طرف مائل ھونا ؛ تہ نشین ھونا - (۳) ایسا عمل کرنا جس سے بھاری ھیرے تہ نشین ھوجائیں (ھیرے کی کان کنی میں) (۴) کسی مرکز کی طرف مائل ھونا ؛ کشش سے متاثر ھونا -

**gravitation**, *n.*: (۱) کشش؛ میل وغیرہ - (۲) کشش ثقل -

**gravitational**, *a.* : متعلق بہ کشش ثقل ؛ میل مرکز سے متعلق -

**gravitative**, *a.*: کشش ثقل کا -

**Gravity**, *n.* : (۱) سنجیدگی ؛ بھاری بھر کم پن ؛ متانت - (۲) اھمیت - (۳) متانت؛ سنجیدگی؛ گمبھیرپن؛ خاموشی؛ سنجیدہ وضعی-

(۴) ثقل؛ وزن - (۵) کشش ثقل؛ میل مرکزی -

*specific g.*: ثقل نوعی؛ کثافت نوعی -

**Gravure, n.,** Photogravure کا مخفف -

**Gravy, n.:** (۱) آب گوشت ' پکاتے وقت گوشت سے جو عرق نکلتا ھے - (۲) گوشت کے ساتھ کھانے کا شوربہ جو آب گوشت اور چند اور چیزوں سے تیار ھوتا ھے ؛ شوربہ ؛ یخنی -

*g.-boat*: کشتی کی شکل کا برتن جس میں آب گوشت رکھا جاتا ھے -

*g. beef*: گائے کے گوشت کا وہ ٹکڑا جس سے آب گوشت تیار کیا جاتا ھے -

**Gray, n.:** دیکھو Grey -

**Grayling, n.:** (۱) ایک قسم کی دریائی مچھلی جس کا رنگ نقرئی ھوتا ھے - (۲) ایک قسم کی تتلی جسکے اندر کیطرف کے پر خاکستری رنگ کے ھوتے ھیں -

**Graze, v. i. & t.:** (۱) چرانا ؛ چرنا - (۲) گلہ بانی کرنا ؛ مویشی چرانا -

**grazing, n.:** چرائی؛ چرواھگری؛ گلہ بانی -

**Graze, v. t. & i. & n.:** (۱) چھوجانا ؛ مس کرنا - (۲) خراشیدہ کرنا ' رگڑ لگنا ؛ چھلنا ؛ خراش لگنا - (۳) چھوتا ھوا نکل جانا - (۴) رگڑ ؛ خراش -

**Grazier, n.:** (فروخت کے لئے) مویشی پالنے والا ؛ مویشی فروش -

**grsziery, n.:** تجارتی مویشی خانہ -

**Grease, n.:** (۱) ھرن یا کسی اور شکار کے جانور کی چربی - (۲) چربی ؛ روغن ؛ چکنائی - (۳) اون کی چکنائی ؛ بےصاف کی ھوئی اون - (۴) ایک بیماری جو گھوڑوں کے پیروں میں ھو جاتی ھے

*-box*: تیل کا ڈبہ جو ریل گاڑی کے ھر پہیے کے ساتھ لگا ھوتا ھے تاکہ چکنائی پہنچاتا رھے -

*g.-paint*: ایک قسم کا روغن جو تھیٹر کے ایکٹر لگاتے ھیں -

*g.-trap*: وہ جالی جس سے بدر رو میں چکنائی کو داخل ھونے سے روک دیا جاتا ھے تاکہ وہ جم نہ جائے اور بدر رو کو پاٹ نہ دے -

*in g., in pride* or *prime of g.*: موٹا ؛ تازہ ؛ قابل ذبح -

*wool in the g.*: پشم ؛ بےصاف کی ھوئی اون -

**Grease, v. t.:** (۱) چکنا کرنا ؛ چکنانا ؛ چکنائی لگانا ؛ چپڑنا - (۲) گھوڑے کو پیر کی بیماری سے متاثر کرنا -

*g. the palm of*: رشوت دینا ؛ مٹھی گرم کرنا -

*g. the wheel*: روپیہ دے دلا کر معاملات ٹھیک کرلینا -

**Greaser, v t.:** (۱) چکنا کرنے والا ؛ چپڑنے والا - (۲) جہاز کے انجن کا ھیڈ فائر مین - (۳) (عامیانہ ریاستہائے متحدہ) ھسپانوی نسل کا باشندہ ؛ امریکہ یا میکسیکو کا قدیم باشندہ -

**Greasy a.:** (۱) چکنا ؛ چربی دار ؛ چربی کا ؛ چربی جیسا - (۲) چربی میں سنا ھوا ؛ چکنا ؛ چکٹا ھوا - (۳) بےصاف کی ھوئی اون - (۴) گھوڑا جس کے پیر میں بیماری ھو - (۵) چرب زبان ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنے والا -

*g. fritillary.*: ایک قسم کی تتلی -

*g. pole*: چکنا کھمبا یا بانس جو ورزش جسمانی کے کرتب دکھانے کے لئے استعمال ھوتا ھے ؛ (دکنی) ملکھم ؛ (گجراتی) ملاکھم -

**greasily, adv.:** چکنے پن سے ؛ چرب زبانی سے -

**greasiness, n.:** چکناھٹ ؛ چکنائی ؛ چرب زبانی -

**Great a. & n.:** (۱) بڑا ؛ کلاں ؛ عظیم ؛ کبیر ؛ مہا ؛ بزرگ - (۲) غیر معمولی ؛ فوق العادت - (۳) اھم ؛ ضروری - (۴) ممتاز ؛ جلیل ؛ اعظم ؛ اکبر ؛ اعلی ؛ برتر ؛ بلند - (۵) جید ؛ عالی طبع ؛ عالی منش ؛ عالی نہاد - (۶) ماھر ؛ عالم ؛ فاضل ؛ کامل - (۷) بہت اچھا ؛ بہت خوب - (۸) تیسری پشت کا (مثلاً great grandson, great grandfather) -

*G. Assize, Day, or Inquest*: یوم قیامت ؛ حشر کا دن ؛ روز محشر -

*G. Bible*: کورڈیل کا ترجمۂ انجیل جو سنہ ۱۵۳۹ ع میں شائع ھوا تھا -

*greatcoat*: اورکوٹ ؛ لبادہ ؛ فرغل -

*greatest happiness of the greatest number*: بنتھم کے فلسفے کا اصل اصول -

*g. go*: کیمبرج میں بی- اے کا آخری امتحان -

*g. hearted*: فراخ دل ؛ بڑے دل والا ؛ عالی ھمت -

*g. house*: گاؤں کا بڑا مکان -

*greats*: اکسفورڈ کی جماعت بی - اے کا آخری امتحان -

*g. with child*: حاملہ -

*the g. powers of Europe*: دول عظمی -

**greatcoated, a.:** لبادے والا

**greatcoatless, a.:** بغیر لبادے کا -

**greaten, v. t. & i.:** بڑھانا ؛ بڑا کرنا -

**greatness, n.:** بڑائی ؛ عظمت ؛ برتری ؛ بلندی ؛ اھمیت -

**Greatly, adv.:** (۱) بہت ؛ نہایت - (۲) بدرجہا ؛ بہت زیادہ ؛ کہیں زیادہ - (۳) امیرانہ ؛ شریفانہ ؛ عالی ھمتی سے ؛ فراخدلی سے -

**Greave, n.:** (عموماً جمع) وہ چیز جو لڑائی میں پنڈلیوں کی حفاظت کے لئے استعمال ھوتی ھے ؛ ساق پوش -

**Greaves, n. (pl.):** چربی کے چھیچھڑے جو روغنی حصہ نکالنے کے بعد بچ رھتے ھیں -

**Grebe, n.:** ایک قسم کا پرندہ جو پانی میں ڈبکی لگاتا ھے - (۲) اس کے پر جو آرائش کے لئے استعمال ھوتے ھیں -

**Grecian, a. & n.:** (۱) یونانی ؛ یونانیوں کا - (۲) یونانی زبان کا فاضل ' ادیب -

*G. bend*: بناوٹی طرز خرام ؛ بنکر چلنا ؛ بناوٹ کی چال -

*G. gift*: دیکھو Greek gift -

*G. knot*: جوڑا ؛ چوٹی -

*G. slippers*: مشرقی وضع کا سلیپر -

**Grecism, Grecize, Greco-** دیکھو grae -

**Greed, n.:** حرص ؛ طمع ؛ لالچ ؛ آز ؛ ھوکا -

**Greedy, n.:** (۱) کھاؤ ؛ پیٹو ؛ مربھکا ؛ ندیدہ ؛ لالچی ؛ طامع ؛ حریص - (۲) بیحد شائق ؛ (کسی چیز کا) بھوکا -

**greedily, adv.:** ھوکے سے ؛ حریصانہ ؛ ندیدے پن سے - (۲) بےحد شوق سے ؛ چاؤ سے ؛ طمع سے ؛ لالچ سے ؛ حرص سے -

**greediness, n.:** (۱) ندیدہ پن ؛ لالچ ؛ حرص ؛ طمع ؛ آز ؛ ھوکا - (۲) بیحد شوق -

**Greek, n. & a.:** (۱) یونان کا باشندہ ؛ یونانی یا یونان کے

متعلق - (۲) کلیسائے یونان کا پیرو - (۳) جعل ساز؛ دغاباز؛ مکار؛ فریبی - (۴) یونانی (زبان) یا اس کے متعلق -

*G. Church* : کلیسائے یونان؛ مشرقی کلیسا (اس کلیسا کے لوگ اسقف اعظم قسطنطنیہ کو اپنا پیشوا مانتے ہیں یہ نویں صدی عیسوی میں رومی کلیسا سے علحدہ ہوا اور اسکے پیرو ترکی یونان اور روس کے عیسائی ہیں) -

*G. gift* : ایسا تحفہ جو ضرر رسانی کی نیت سے دیا جائے -

*G. to me* : میرے لیئے نا قابل فہم ' میرے لیئے معما یا چیستان -

*when G. meets G.*: اس وقت کہا جاتا ہیں جب مساوی حیثیت کے فریقوں کا مقابلہ ہوتا ھے -

**greekless**, *a.*: یونانی سے نا واقف -

**Green**, *a. & n.*: (۱) سبز؛ ہرا؛ دھانی - (۲) سر سبز؛ شاداب؛ ترو تازہ؛ ہرا بھرا - (۳) (چہرے کا رنگ) زرد؛ پیلا؛ بیماروں کا سا - (۴) سبزی؛ ترکاری؛ ساگ؛ پات - (۵) (مجازاً) حاسد؛ پر حسد؛ پر رشک - (۶) کچا؛ خام؛ نا رسیدہ؛ ہرا؛ تازہ - (۷) چاق چوبند؛ مضبوط - (۸) نا تجربہ کار؛ انیلا؛ نا بالغ بھولا؛ کچا - (۹) غیر مندمل ' ہرا زخم - (۱۰) سبز؛ سبز رنگ؛ سبز پریا - (۱۱) چستی؛ چالاکی؛ طاقت؛ مردانگی - (۱۲) نباتات؛ ہریاول؛ روئیدگی - (۱۳) (جمع) کچی ترکاری؛ سبزی؛ سبزہ زار -

*do you see any g. in my eye* : کیا تم میرے چہرے پر نا تجربہ کاری کے آثار پاتے ہو -

*greenback* : ممالک متحدہ امریکہ کا نوٹ -

*g. -blind* : جسکو سبز رنگ نظر نہ آئے -

*g. -book* : کوئی کتاب جو حکومت ہند سرکاری طور پر شائع کرے -

*g. cheese* : کچا پنیر -

*(Board of) G. cloth* : شاہی محل کا شعبہ میر سامانی -

*g. Christmas* ; وہ بڑا دن جس میں برف نہ گرے -

*g. crop* : سبزی؛ چری وغیرہ -

*g. drake* : ایک کیڑا جس کی عمر صرف ایک دن ہوتی ھے -

*g. earth* : لوہا؛ پوٹا شیم وغیرہ کا ہائیڈرس سلی کیٹ -

*g. eye* : رشک؛ حسد -

*g. fat* : turtle کی چربی جو بہت مزے دار سمجھی جاتی ھے -

*greenfinch, g. linnet* : ایک قسم کی چڑیا جس کے پر سنہری اور سبز ہوتے ہیں -

*g. fly* : ایک قسم کا چھوٹا کیڑا -

*greengage* : بیر کی قسم کا سبز پھل -

*g. goose* : چار مہینے سے کم کی بطخ جو بے مسالہ بھرے پکائی جائے -

*greengrocer(y)* : سبزی فروش؛ سبزی فروشی؛ ترکاری بیچنا؛ کنجڑے کا پیشہ -

*greenheart* : ایک چوب عمارتی کا درخت جو برٹش گیانا میں پیدا ہوتا ھے -

*greenhorn* : شخص نادان؛ بیوقوف؛ سادہ لوح؛ جاہل -

*greehouse* : شیشے کا گھر پودوں کے لئے -

*g. jaundice* : ایک قسم کا یرقان جس میں جلد سبز ہو جاتی ھے -

*g. -man* : گولف کے میدان کا محافظ -

*g. manure* : گھاس کی کھاد؛ ہری کھاد -

*g. -peak* : سبز رنگ کا کھٹ بڑھئی؛ کٹ پھوڑا؛ ھد ھد -

*g. -room* : تھیٹر کے ایکٹروں کی خلوت گاہ -

*greensand* : ایک طرح کی سبز بھر بھری مٹی -

*g. shank* : ایک قسم کا بڑا پرند جو گیلی ریت میں پایا جاتا ھے -

*g. sick(ness)*: نوجوان عورتوں کی بیماری جس میں خون کی کمی سے رنگ سبزی مائل ہوجاتا ھے؛ ہرا روگ (میں مبتلا) -

*g. -stick* : ھتی کی چوٹ (خصوصاً بچوں کی) -

*greenstone* : ایک قسم کا پتھر -

*g. stuff* : ہری ترکاریاں؛ سبزی؛ نباتات؛ روئیدگی -

*g. sward* : سبزہ زار؛ ہری گھاس کا تختہ -

*g. table* : جوا کھیلنے کی میز -

*greentail* : پن مکھی -

*g. tea* : سبز چائے جو بھاپ میں سکھائی جاتی ھے -

*greenweed* : ایک جھاڑی جس کے پھول سے رنگ بنتا ھے -

*greenwood* : ہرا بھرا جنگل خصوصاً بطور قزاقوں کے مسکن کے -

*greenyard* : کانجی ہوس -

*in the g., dry, tree* : اچھی حالت میں ' بری حالت میں -

**greenery**, *n.*: سبزی؛ ہریاول -

**greeneyed**, *a.*: حاسد؛ رشک کرنیوالا -

**greenish**, *a.*: سبزی مائل؛ کسی قدر بھولا؛ ناتجربہ کار وغیرہ -

**greeny**, *a.*: سبزی مائل وغیرہ -

**greenness**, *n.*: سبزی؛ ہرا پن -

**Greening**, *n.*: ایک قسم کا سیب جو پک کر سبز رہتا ھے -

**Greenth**, *n.*: (شاذ) سبزہ؛ گھاس؛ ہریاول؛ روئیدگی -

**Greenwich**, *n.*: انگلستان کے صوبہ کینٹ کا ایک شہر جس میں کہ سرکاری رصد گاہ ھے؛ گرینچ -

*G. Hospital* : ایک عمارت جس میں پہلے بوڑھے اور معذور ملاح رہتے تھے اور اب شاہی بحری کالج ھے -

*G. time* : نصف النہار گرینچ کا وقت جو انگلستان اور بعض ممالک میں رائج ھے -

**Greet**, *v. t.*: (۱) سلام کرنا؛ آداب کرنا؛ تسلیمات کرنا؛ بندگی کرنا؛ خیرو عافیت پوچھنا - (۲) مبارک باد دینا؛ مبارک سلامت کہنا؛ تہنیت دینا؛ خیر مقدم کرنا؛ خوش آمدید کہنا - (۳) نظر پڑنا؛ گوش زد ہونا -

**greeting**, *n.*: (۱) سلام؛ بندگی؛ تسلیمات؛ آداب - (۲) مبارکباد؛ تہنیت - (۳) خیر مقدم -

**Greet**, *v. i.*: (اسکاچستان) رونا؛ آہ و بکا کرنا -

**Greffier**, *n.*: رجسٹرار؛ افسر رجسٹری -

**Gregarious**, *a.*: (۱) جھنڈ میں چرنے والا؛ غول پسند - (۲) ملنسار؛ صحبت پسند - (۳) (نباتیات) ہم رو؛ ہم نمو؛ جھنڈ میں اُگنے والا - (۴) گلوں کا؛ گروہ ' مجمع کے متعلق -

**gregariously**, *adv.*: غول پسندی یا صحبت پسندی سے -

**gregariousness**, *n.*: غول پسندی؛ جماعت پسندی؛ صحبت پسندی -

**Grege**, *a.* & *n.*: زردی مائل بھورا ؛ زردی مائل بھورا رنگ -

**Gregorian**, *a.* & *n.*: (۱) ایک سادہ طرز کا راگ جو گریگری ( تیرھویں پوپ ) سے منسوب ھے - (۲) اس راگ کے متعلق - (۳) گریگری کا قائم کیا ھوا -

*G. calender*: پوپ گریگوری کا اصلاح کردہ نظام تقویم

*G. epoch*: گریگوری سنہ جو ۱۵۸۲ ء سے شروع ھوتا ھے -

*G. style*: نیا نظام تقویم ( یعنی گریگری کا ) -

**Gregory-powder**, *n.*: سفوف ریونڈ چینی -

**Gremial**, *n.*: ایک ریشمی رومال جو بعض مذھبی تہواروں پر بشپ کی گود میں ڈال دیا جاتا ھے -

**Grenade**, *n.*: (۱) چھوٹا شیل یا بم کا گولہ ؛ دستی بم - (۲) شیشے کا ظرف جس میں کیمیاوی اجزا بھر کر پھینکے جاتے ھیں ؛ حقہ -

**Grenadier**, *n.*: (۱) دستی بم پھینکنے والا سپاھی - (۲) شاھی پیادہ فوج کی پہلی رجمنٹ - (۳) جنوبی افریقہ کا ایک پرندہ جس کے پر لال اور کالے ھوتے ھیں -

*Gg. or g. Guards*: شاھی پیادہ فوج کی پہلی رجمنٹ -

**Grenadine**, *n.*: ( گائے کے بچھڑے کا یا مرغ کا ) ران کا گوشت جو ایک خاص ترکیب سے پکا یا جاتا ھے -

**Grenadine**, *n.*: جالی دار ریشمی اونی کپڑا -

**Grenadine**, *n.*: فرانس کی بنی ھوئی انار کی شراب -

**Gressorial**, *a.*: ( حیوانیات ) چلنے والا ؛ چلنے کا -

**Grew**: دیکھو grow -

**Grey, Gray**, *a.* & *n.*, & *v. i.* & *t.*: (۱) خاکستری ؛ سیاھی مائل سفید ؛ بھورا - (۲) دھندلا ؛ ماند ؛ سنسان ؛ اداس - (۳) سفید ( بال ) ؛ سفید بال والا - (۴) ( انسان ) بوڑھا ؛ کہن سال ؛ تجربہ کار ؛ آزمودہ کار ؛ پختہ مغز - (۵) بہت قدیم ؛ پرانا ؛ پراچین - (۶) بھورے کپڑے - (۷) بے دھوپ کی دھیمی روشنی ؛ ٹھنڈی روشنی - (۸) بھورا خاکستری رنگ - (۹) اس رنگ کا گھوڑا - (۱۰) بھورا ھونا ؛ بھورا کرنا - (۱۱) ( فوٹو گرافی ) شیشے کی سطح کو دھندلا کرنا ؛ منفی تصویر کو خاکستری شیشے سے مٹیالا کرنا -

*g. beard*: (۱) بڈھا ؛ ضعیف ؛ عمر رسیدہ ؛ پیر ؛ کہن سال - (۲) پتھر کا بڑا جگ - (۳) ایک طرح کی کائی -

*g. -coat*: کمبر لینڈ کا کسان -

*g. crow or G. -back*: کلغی دار کوا -

*g. -drake*: ایک طرح کا کیڑا جس کی عمر صرف ایک دن کی ھوتی ھے -

*g. eye*: بھوری آنکھ -

*g. friar*: فرانسسکن طریق کا راھب -

*g. goose*: یورپ کا جنگلی ھنس -

*g. -headed*: بڈھا ؛ کہن سال ؛ آزمودہ کار ؛ قدیم ؛ پرانا -

*g. -hen*: black grouse کی مادہ -

*g. mare is better horse*: بیوی شوھر پر حکومت کرتی ھے -

*g. matter*: مغز ؛ دماغ کا خاکستری مادہ -

*g. monk*: سسٹر شین طریق کا ( راھب ) -

*g. sister*: سینٹ فرینس کی تیسرے طبقے کی راھبہ -

*greystone*: خاکستری رنگ کی آتش نشان چٹان -

*the Gg. or Scots Gg.*: دوسرا ڈراگون رسالہ -

**greyish**, *a.*: بھورا سا -

**greyly**, *adv.*: بھورا پن لیئے ھوئے -

**greyness**, *n.*: بھورا پن ؛ دھندلا پن -

**Greyhound**, *n.*: تازی کتا ؛ ایک قسم کا شکاری کتا -

*g. racing*: ایک جدید شرط کا کھیل جس میں مصنوعی خرگوش دوڑائے جاتے ھیں اور تازی کتے پیچھا کرتے ھیں -

*Ocean g.*: تیز رفتار جہاز -

**Greylag** (goose), *n.*: یورپ کا معمولی جنگلی ھنس -

**Grid**, *n.*: (۱) کٹہرا ؛ جنگلہ - (۲) انگیٹھی ؛ سیخدار چولھا - (۳) ریل کی لائینوں، بجلی کے تاروں وغیرہ کا جال - (۴) (برقیات) ایک قسم کا کھل منفذ -

**Griddle**, *n.*, & *v. t.*: (۱) توا - (۲) تاروں کی چھلنی - (۳) تاروں کی چھلنی میں چھاننا -

**Gride**, *v. i.* & *n.*: کاٹنا ؛ چھیلنا ( رگڑ کی آواز کے ساتھ ) ؛ سوراخ کرنا ؛ بندھنا ؛ رگڑ کی آواز -

**Gridiron**, *n.*: (۱) گوشت بھوننے کی لوھے کی انگیٹھی ؛ سیخدار چولھا - (۲) وہ کٹہرا جو جہاز کو بندرگاہ میں روکے رھتا ھے - (۳) لکڑی کا وہ ڈھانچا جس سے تھیٹر کے پردے گرائے جاتے ھیں - (۴) لکڑی کا لٹکن جو کئی دھاتوں سے بنتا ھے -

*g. -pendulum*: گھڑی کا لٹکن -

**Grief**, *n.*: رنج ؛ ملال ؛ کلفت ؛ افسوس ؛ حزن ؛ الم -

*come to grief*: مصیبت میں مبتلا ھونا ؛ برباد ھونا ؛ ناکام ھونا ؛ ھارنا ؛ شکست کھانا ؛ نقصان اٹھانا -

**Grievance**, *n.*: شکایت ؛ شکوہ ؛ رنجش -

**Grieve**, *v. t.* & *i.*: (۱) رنج دینا ؛ رنجیدہ کرنا ؛ تکلیف دینا ؛ دل دکھانا - (۲) رنج کرنا ؛ رنجیدہ ھونا ؛ محزون ھونا ؛ ملول ھونا ؛ متاسف ھونا -

**Grievous**, *a.*: (۱) تکلیف دہ ؛ ضرر رساں ؛ مضر ؛ جانگزا ؛ مہلک - (۲) سخت ؛ شدید ؛ حد درجہ کا - (۳) سنگین ؛ بڑا ؛ عظیم ؛ شدید ؛ نہایت خراب ؛ فاش ؛ زبوں - (۴) المناک ؛ درد انگیز ؛ ملال انگیز -

**grievously**, *adv.*: سختی سے ؛ شدت سے ؛ تکلیف دہ یا المناک طریقے سے -

**Griff(in)**, *n.*: تازہ وارد یورپی ؛ ناتجربہ کار ؛ اناڑی شخص -

**griffinage**, *n.*: ناتجربہ کاری ؛ خامکاری -

**griffinhood**, *n.*: خامکاری ؛ اناڑی پن -

**griffinish**, *a.*: ناتجربہ کار ؛ اناڑی -

**griffinship**, *n.*: ناتجربہ کاری ؛ اناڑی پن -

**Griffin, Griffon, Gryphon**, *n.*: (۱) ایک خیالی جانور جس کے سر اور بازو عقاب کے سے اور باقی جسم شیر کا سا تصور کیا جاتا ھے - (۲) ( -fon ) ایک قسم کا گدھ -

**Griffon**, *n.*: ایک قسم کا کتا جس کے بال موٹے ھوتے ھیں اور جو ٹیریر کے جیسا ھوتا ھے اور ابتداً بلجیم سے لایا گیا تھا -

**Grig**, *n.*: (۱) بام مچھلی - (۲) جھینگر ؛ ٹڈا -

*merry, lively as a g.*: (ٹڈے کی طرح) خوش و خرم ؛ چاق و چوبند -

**Grill**, *v. t.* & *i.*, & *n.*: (۱) بھوننا ؛ بریاں کرنا ؛ کباب کرنا - (۲) تکلیف دینا ؛ ایذا دینا ؛ جلا دینا ؛ پھونک دینا - (۳) بھنا ھوا یا بریاں گوشت - (۴) مکان جہاں گوشت وغیرہ بھونا جاتا ھے (G. room) -

*g. -room* : طعام خانے کا وہ کمرہ جہاں بریاں گوشت ملتا ھے -

**griller**, *n.*: (۱) بھوننےوالا؛ کبابی- (۲) ایذا دینےوالا؛ جلانے والا

**Grill**, *n.*: گوشت بھوننے کی انگیٹھی ؛ سیخدار چولھا -

**Grillage**, *n.*: لکڑی کا ڈھانچا جو دھنسنے والی زمین پر مکان کی بنیاد کا کام دیتا ھے -

**Grille, Grill**, *n.*: (۱) (خانقاہ میں) جنگلہ یا جالی دار اوٹ - (۲) (ٹینس) دیوار میں چوکور سوکھا - (۳) وہ ڈھانچہ جس میں مچھلی کے انڈوں سے بچے نکالے جاتے ھیں -

**grilled**, *a.*: جالیدار جنگلے کا -

**Grilse**, *n.*: سامن مچھلی کا بچہ -

**Grim**, *a.*: (۱) سخت ؛ سنگدل ؛ ظالم ؛ بے رحم - (۲) خوفناک؛ مہیب؛ھیبت ناک ڈراؤنا؛ بھیانک؛ کریہ منظر؛ وحشتناک؛ کھسیانا ؛ تلخ -

*hold on like g. death* : خوب مضبوط پکڑنا -

**grimly**, *adv.*: ھیبتناک طور سے؛ سنگدلی سے -

**grimness**, *n.*: سنگدلی ؛ ڈراؤنا پن ؛ کریہ منظری وغیرہ -

**Grimace**, *n. & v. i.*: (۱) منہ بنانا ؛ مضحک شکل بنانا - (۲) بناوٹی صورت بنانا ؛ تصنع؛ بناوٹ - (۳) مضحک شکل؛ چہرے کا بناوٹی انداز -

**Grimacer, Grimacier**, *nn.*: منہ بنانے والا -

**Grimalkin**, *n.*: (۱) بڈھی بلی - (۲) بد مزاج بوڑھی عورت -

**Grime**, *n., & v. t.*: (۱) کلونس ؛ کالک ؛ میل؛ میل کچیل - (۲) میلا کرنا ؛ کثیف کرنا ؛ آلودہ کرنا -

**grimy**, *a.*: میلا ؛ کثیف -

**griminess**, *n.*: میلا رھنا ؛ میل ؛ کثافت -

**Grimm's law** : دیکھو Law -

**Grin**, *v. i. & t. & n.*: (۱) کھسیانی ھنسی ھنسنا؛ بد تمیزی سے ھنسنا؛ دانت نکالدینا - (۲) ھنس کر اظہار حقارت کرنا - (۳) حقارت آمیز یا کھسیانی ھنسی؛ زھر خند ؛ بد تمیزی کی ھنسی -

*g. and bear it* : تکلیف کو ھنسی خوشی برداشت کرنا -

*g. like Cheshire cat* : ھر وقت بلا وجہ ھنستے رھنا -

*g. through horse-collar* : گنواروں کے کھیل میں منہ بنا کے مقابلے میں ھنسنا -

**Grind**, *v. t.& i. & n.*: (۱) پیسنا؛ چبانا- (۲)پیسنا-(۳)ستانا؛ظلم کرنا؛ جبر ستانی کرنا ؛ پیس ڈالنا - (۴) تیز کرنا ؛ سان چڑھانا ؛ دھار رکھنا - (۵) چکی چلانا ؛ چکی پیسنا - (۶) دستی ارگن بجانا ؛ دستے کو حرکت دینا - (۷) محنت کرنا ؛ گھوٹنا ؛ رٹنا ؛ بیحد محنت سے مطالعہ کرنا یا پڑھنا - (۸) محنت سے تعلیم دینا ؛ پڑھانا - (۹) گھسنا ؛ رگڑنا ؛ ملنا - (۱۰) (دانت) پیسنا - (۱۱) پسائی - (۱۲) دن رات کا مطالعہ ؛ گھٹائی ؛ شدید محنت - (۱۳) سیر ؛ چہل قدمی - (۱۴) (کیمبرج) گھاٹ -

*grind out an oath* : دانت پیس کر قسم کھانا -

*grindstone* : سان؛ فسان -

*hold, keep,* one's *nose to the grindstone* : ھل میں جوتے رکھنا ؛ سختی سے کام لینا -

**Grinder**, *n.*: (۱) ڈاڑھ - (۲) چکی؛ آسیا - (۳) چکی کا اوپر کا پاٹ - (۴) پیسنے والا ؛ سان پر چڑھانے والا ؛ گھوٹنے والا -

**Grip**, *n.*: (۱) قبضہ ؛ پکڑ ؛ گرفت ؛ پنجہ - (۲) قابو؛ قبضہ؛ عبور ؛ مہارت - (۳) ھاتھ ھلانے کا طریقہ - (۴) مشین کا ایک پرزہ ؛ کلپ - (۵) دستہ ؛ قبضہ -

*at, come to, gg.* : دست و گریباں (ھونا) -

*g. -brake* : دستی بریک؛ دستی روک -

**Grip**, *v. t. & i.*: (۱) پکڑنا ؛ مٹھی میں لینا ؛ تھامنا ؛ مضبوط پکڑنا - (۲) متوجہ کرنا ؛ توجہ منعطف کرنا -

*gripsack* : بیگ ؛ دستی بیگ -

**gripper**, *n.*: پکڑنے والا ؛ تھامنے والا وغیرہ -

**Grip**, *n.*: چھوٹی خندق ؛ کھائی -

**Gripe**, *v. t. & i. & n.*: (۱) مضبوط پکڑنا ؛ بھینچنا ؛ مضبوط گرفت کرنا ؛ زور سے پکڑنا - (۲) تکلیف دینا ؛ دبانا - (۳) درد قولنج پیدا کرنا - (۴) رسیوں سے باندھنا (بحری) - (۵) (جہاز کا) باوجود پتوار چلانے کے ھوا کے رخ پر چلنا- (۶) پکڑ ؛ گرفت؛ قبضہ؛ قابو ؛ اینٹھن - (۷) دستہ ؛ قبضہ ؛ ھتا - (۸) رسیاں جس سے کشتی ساحل سے بندھی رھتی ھے - (۹) (جمع) درد قولنج -

*g. -water*: ایک دوا جو گھوڑوں کو درد قولنج میں دی جاتی ھے -

*Grippe*, *n.*: جنگی بخار ؛ انفلو ئنزا -

**Grisaille**, *n.*: ایک طرح کی رنگ کاری جس میں خاکستری رنگ کے نقوش بنائے جاتے ھیں -

**Griseous**, *a.*: نیلگوں خاکستری یا سفیدی مائل خاکستری -

*grisette*, *n.*: فرانس کی مزدور لڑکی -

**Griskin**, *n.*: (نمک ڈال کر سکھائی ھوئی) سور کی ران کا پتلا حصہ -

**Grisly**, *a.*: خوفناک؛ مہیب ؛ ڈراؤنا ؛ ھولناک -

**Grist**, *n.*: (۱) چکی کا کول - (۲) کٹے ھوئے جو جن سے شراب بنتی ھے-

*all is g. that comes to his mill* : وہ ھر چیز سے فائدہ اٹھاتا ھے ' کام نکالتا ھے -

*brings g. to the mill* : اس سے کام چلتا ھے ' نفع ھوتا ھے -

**Grist**, *n.*: سوت یا رسے کی موٹائی -

**Gristle**, *n.*: کرکری یا چبنی ھڈی ؛ نرم ھڈی -

*in the g.* : خام ؛ نا رسیدہ (بچے جن کی ھڈی نرم ھو) -

**gristly**, *a*: کرکری ھڈی کی طرح -

**Grit**, *n.*: (۱) سنگریزہ؛ کنکری؛کنکر - (۲)موٹا ریتیلا پتھر-(۳) ریتیلے پتھر کے ذرے - (۴) (روز مرہ) کس بل؛ جیوٹ؛ ھمت؛ استقلال؛ سکت -

**gritty**, *a.*: کرکرا ؛ کنکر دار ؛ کسکسا -

**grittiness**, *n.*: کرکرا پن ؛ کسکساھٹ -

**Grit**, *v. i. & t.*: (۱) کرکراھٹ کی آواز پیدا کرنا ؛ کسکسانا - (۲) دانت کسکسانا -

**Grits**, *n.* pl.: (۱) کٹی ھوئی جئی - (۲) موٹا جئی کا آٹا -

**Grizzled**, *a.*: خاکستری ؛ خاکی؛ بھورا ؛ خاکستری بالوں والا ؛ بھورے بالوں والا -

**Grizzly**, *a. & n.*: (۱) خاکستری ؛ خاکی ؛ بھورا ؛ خاکستری سا ؛ خاکستری بالوں والا ؛ بھورے بالوں والا - (۲) بڑا بھورا ریچھ -

*g. bear.* : شمالی امریکہ کا بڑا ریچھ ؛ بھورا ریچھ -

*g. king, queen* : کیڑے جو مچھلی کے چارے کے کام آتے ھیں-

**Groan**, *v. i. & t., & n.*: (۱) کراھنا - (۲) کراہ کراہ کر کہنا - (۳) دبا ھونا ؛ لدا ھونا - (۴) آرزو مند ھونا ؛ (کسی چیز کے لئے) تڑپنا

*g. down* : ( مقرر کو ) ھاے ھاے کر کے خاموش کردینا -

*groaning board* : لدی ہوئی میز

*g. inwardly.* : صدمہ ہونا ؛ دل پر چوٹ لگنا -

**groaningly**, *adv.* : ( ۱ ) کراہ کر ؛ فریاد کے ساتھ - (۲) تکلیف سے ؛ مظلومانہ طور پر - (۳) آرزو سے ؛ خواھش سے-

**Groat**, *n.* : ( تاریخ ) ایک چاندی کا سکہ جو چار پینی کے برابر ہوتا تھا ( سنہ ۱۳۵۱ تا سنہ ۱۶۶۲ ء ) - ( ۲ ) حقیر رقم ؛ کوڑی ؛ جھنجھنی -

**Groats**, *n.* (pl.) : چھلا اور کٹا ہوا غلہ ؛ دلیا -

**Grobian**, *n.* : بد تمیز ؛ بے تکا آدمی ؛ گنوار -

**Grocer**, *n.* : پنساری ؛ کرانا بیچنے والا ؛ بقال-

*g.'s itch.* : خارشت جو شکر کو چھونے سے پیدا ہوتی ھے -

**grocery**, *n.* : پنساری کا پیشہ یا دوکان ؛ کرانا؛ پنساری کا سامان-

**Grog**, *n.*, & *v. i.* & *t.* : ( ۱ ) پانی ملی ہوئی شراب - ( ۲ ) جلسہ جس میں اس شراب کا دور ہو - ( ۳ ) پانی ملی شراب پینا - ( ۴ ) خالی پیپے میں گرم پانی ڈال کر بچی کچی شراب نکالنا -

*g.-blossom.* : شراب خوری کی وجہ سے ناک پر جو سرخی رھتی ھے-

**Groggy**, *a.* : ( ۱ ) شرابی ؛ متوالا ؛ مدھوشی ؛ پیے ہوے ؛ مے پرست ؛ شراب خوار ؛ لڑکھڑانے والا ؛ ھلتا ڈولتا ؛ متزلزل - ( ۳ ) ( گھوڑا ) اگلے پیروں کا کمزور -

**grogginess**, *n.* : ( ۱ ) مدھوشی ؛ میخواری - ( ۲ ) ( گھوڑے کی ) اگلے پاوں کی کمزوری - ( ۳ ) تزلزل ؛ لڑکھڑاھٹ -

**Grogram**, *n.* : ایک قسم کا موٹا کپڑا جو ریشم ' اون اور بلی کے بالوں کو ملا کر بنایا جاتا ھے -

**Groin**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) چڈا ؛ جانگھ - ( ۲ ) متقاطع محرابوں کا کونا - ( ۳ ) ان کونوں کا سلسلہ - ( ۴ ) متقاطع محرابوں کے طرز پر تعمیر کرنا -

**groining**, *n.* : متقاطع محرابوں کا طرز تعمیر -

**Gromwell**, *n.* : ایک قسم کا پودا جس کے بیج پہلے بطور دوا کے استعمال ہوتے تھے -

**Groom**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) شاھی محل کا ایک افسر ؛ داروغہ - ( ۲ ) سائیس ؛ نفر - ( ۳ ) ( شاذ ) دولھا - ( ۴ ) گھوڑے کو ملنا ؛ کھریرا کرنا ؛ دانہ گھاس کھلانا ؛ گھوڑے کی دیکھ بھال کرنا -

*groomsman*, . : دولھا کا کنوارا دوست جو حسب رواج نکاح کے وقت اس کے ساتھ رھتا ھے ؛ شہ بالا -

*well groomed* : بنا سنورا ؛ بال بناے ؛ مانگ نکالے -

**Groove** *n.*. & *v. t.* : ( ۱ ) نالی ؛ خانہ ؛ نال بنانا - ( ۲ ) بندھا تکا کام ؛ مقررہ رستہ ؛ لیکھ ؛ لکیر -

**groovy**, *a.* : لکیر کا فقیر ؛ لیکھ پر چلنے والا -

**grooviness**, *n.* : لکیر کا فقیر ہونا ؛ لیکھ پر چلنا -

**Grope**, *v. i.* : ( ۱ ) ٹٹولنا - ( ۲ ) کسی شے کو اندھوں کی طرح تلاش کرنا ؛ ( نیز مجازاً ) ٹٹول کر معلوم کرنا -

*g. one's way* : ٹٹول کر چلنا ؛ دیکھ بھال کر قدم اٹھانا -

**gropingly**, *adv.* . ٹٹول کر ؛ ٹٹولتے ہوے -

**Grosbeak**, *n.* : ایک قسم کا چھوٹا پرند جس کی چونچ بڑی اور مضبوط ہوتی ھے -

**Groschen**, *n.* : جرمنی کا ایک قدیم نقرئی سکہ جس کا اب رواج نہیں ھے -

**Gros de Naples**, *n.* : ایک قسم کا موٹا ریشمی کپڑا -

**Gross**, *n.* (pl. gross) : بارہ درجن یا ایک سو چوالیس -

**Gross**, *a.* : ( ۱ ) کثیر ؛ وافر ؛ لبریز ؛ مالا مال - ( ۲ ) ابھرا ہوا ؛ پھولا ہوا - ( ۳ ) فاش ؛ کھلی ؛ موٹی ؛ سخت ( غلطی وغیرہ ) - ( ۴ ) کل ؛ مع خرچہ - ( ۵ ) کثیف ؛ مکدر ؛ غلیظ ؛ موٹا ؛ بھدا - ( ۶ ) میلا ؛ چکنا ؛ غلیظ ؛ کثیف ؛ مکروہ ( کھانا ) - ( ۷ ) کند ؛ سست - ( ۸ ) بیہودہ ؛ غیر مہذب ؛ نا شائستہ ؛ فحش -

*g. feeder* : کثیف غذا کھانے والا -

*in (the) g.* : مجموعی طور پر ؛ من حیث الکل -

**grossly**, *adv.* : بہ شدت ؛ نہایت ؛ صاف طور پر ؛ بد تمیزی سے ؛ بے شرمی سے ؛ پھوھڑ پن سے -

**grossness**, *n.* : کثرت ؛ کثافت ؛ غلاظت ؛ بیہودگی -

**Grot**, *n.* : دیکھو GROTTO -

**Grotesque**, *n.* & *a.* : ( ۱ ) ایک قسم کی نقاشی یا سنگ تراشی جس میں انسان اور حیوان کی عجیب و غریب تصویریں اور پھول پتیاں ملی جلی ہوتی ھیں - ( ۲ ) بگڑی ہوئی شکل ؛ مضحک تصویر ( عمارت ) - ( ۳ ) مضحک ؛ رنگ برنگ ؛ آدھا تیتر آدھا بٹیر ؛ بے ڈھنگا ؛ بے تکا ؛ بے سر و پا -

**grotesquely**, *adv.* : بیہودگی سے ؛ بے ڈھنگے پن سے ؛ مضحک طور پر -

**grotesqueness**, *n.* : بے ڈھنگا پن ؛ بے تکا پن ؛ مضحک ہونا -

**grotesquerie**, *n.* : مضحک ' بے ڈھنگی ' بے تکی چیز یا کام -

**Grotto**, *n.* (pl.-os,-oes): (۱) خوبصورت غار یا کھوہ- (۲) مصنوعی کھوہ یا غار جو سیپ وغیرہ سے آراستہ کیا جاتا ھے -

**grottoed**, *a.* : غار دار -

**Ground**, *n.* : ( ۱ ) سمندر کی تہہ - (۲) ( جمع ) تلچھٹ ؛ گاد - ( ۳ ) ( برق ) زمین - ( ۴ ) بنیاد ؛ اصل ؛ سبب ؛ علت ؛ وجہ - (۵) ( نقاشی ' سوزن کاری ) زمین - (۶) ( کندہ کاری ) مسالا جو دھات پر پھیلا کر سوئی سے چھید ا جاے - (۷) سطح ارض زمین - (۸) مکان کا احاطہ - (۹) محل وقوع ؛ رقبہ ؛ فاصلہ - (۱۰) کسی خاص چیز کا میدان - (۱۱) اراضی ؛ زمین ؛ جائیداد- (۱۲) کھیلنے والے کی کریز(crease) کے پیچھے کا میدان ؛ تنخواہ دار کھلاڑی - ( ۱۳ ) ( پرندوں کے نام میں ) بری یا بحری ؛ ( جانور ) ماند یا بھٹ میں رھنے والا ؛ ( پودوں کے نام میں ) زمین پوش -

*above g.* : زندہ ؛ بقید حیات -

*classic g.* : تاریخی مقام -

*cover much g.* : موضوع وسیع ہونا -

*cut the g. from under one's feet* : پیش بندی کرکے کسی کے دلائل اور منصوبوں کو توڑ دینا -

*down to the g.* : ( روز مرہ ) ھر طرح سے ؛ ھر صورت سے ؛ پوری طرح -

*fall, be dashed, to the g.* : نا کام ہونا یا رہ جانا (تجویزکا)-

*forbidden g.* : ممنوع مبحث یا موضوع -

*gain g.*: (۱) بڑھنا ؛ ترقی کرنا - (۲) رائج ہونا ؛ رواج پانا

*get in on the g.-floor*: کسی کمپنی میں اس کے قائم کرنے والوں سے مساوی حقوق کے ساتھہ شریک ہونا -

*g.-ash*: ایش ( ash ) کا چھوٹا درخت - (۲) اس کی چھڑی -

*g.-bait*: مچھلی کا چارہ ؛ چارہ لگانا -

*g.-box*: چھوٹے صند وقچے جن سے باغ کی کیاری کی مینڈ بنائی جاتی ھے -

*g.-colour*: ( مصوری ) زمین کا رنگ ؛ تہ رنگ -

*g.-fish*: تہ نشین مچھلی -

*g.-fishing*: تہ میں چارہ ڈال کر شکار کرنا -

*g. floor*: نیچے کی منزل -

*g. game*: جنگلی خرگوش وغیرہ -

*g.-gudgeon*: ایک دریائی مچھلی -

*g.-hog*: ایک قسم کی امریکی گلہری

*g.-ice*: پانی کی تہ کا برف -

*g. ivy*: ایک قسم کی بیل جس کے پھول لاجوردی ارغوانی ہوتے ھیں -

*g.-landlord*: اس زمین کا مالک جو تعمیر مکان کے لئے پٹے پر دی گئی ہو -

*g. man*: کرکٹ وغیرہ کے میدان کا نگراں -

*groundsman, groundman*: شخص عموماً پیشہ ور کھلاڑی جو کرکٹ یا دوسرے کھیلوں کے میدان کی نگرانی کرتا ھے یا حاضر رھتاھے -

*g.-note*: لے کا سُر ؛ بنیادی سُر -

*g.-nut*: مونگ پھلی -

*g.-pine*: ایک قسم کی جھاڑی ؛ ایک قسم کی کائی -

*g.-plan*: عمارت کا نقشہ یا خاکہ

*g.-rent*: زمین کا کرایہ -

*g. sea*: طوفان جس کا سبب نہ معلوم ہو -

*g.-swell*: طوفان جو سمندر میں زلزلہ وغیرہ کے سبب سے آیا ہو -

*g.-torpedo*: تار پیڈو جو سمندر کی تہ میں لگا دیا جاے -

*groundwork*: (۱) بنیاد ؛ داغ بیل - (۲) جزو اعظم - (۳) (سوزن کاری وغیرہ ) زمین -

*lose, give, g.*: پیچھے ھٹنا ؛ پسپا ہونا ؛ زوال پذیر ہونا -

*stand, shift, one's g.*: اپنی دلیل یا ارادے پر قائم رھنا ؛ دلیل یا ارادہ بدل دینا -

*take g.*: جہاز کا کنارے پر چڑھ جانا -

*touch g.*: ادھر ادھر کی باتوں کے بعد اصل مقصد پر آنا ؛ مطلب پر آنا -

**groundless**, *a.*: بےسبب ؛ بے دلیل ؛ بے سروپا ؛ بے بنیاد -

**groundlessly**, *adv.*: ناحق ؛ بلا سبب ؛ بلا وجہ -

**groundlessness**, *n.*: بے بنیادی ؛ بے سبب ہونا -

**groundy**, *a.*: گدلا -

**Ground**, *v. t. & i.*: (۱) بنیاد رکھنا ؛ مبنی کرنا ؛ بنا قرار دینا ؛ مدار رکھنا - (۲) بنیاد مضبوط کرنا ؛ ابتدائی اصول اچھی طرح سکھانا - (۳) ( سوزن کاری وغیرہ ) زمین تیار کرنا - (۴) ھتیار وغیرہ زمین پر رکھنا - (۵) (برقیات) زمین سے ملانا (بطور برق کش)- (۶) زمین پر اترنا - (۷) ( جہاز کا ) زمین پر چڑھ جانا -

*well or ill grounded*: جس کی بنیاد مضبوط یا کم زور ہو -

**groundedly**, *adv.*: مستحکم طور پر -

**grounding**, *n.*: بنیادی تعلیم ؛ ابتدائی اصول کی تعلیم -

**Ground**: ( p. p. of grind )

*G. glass*: اندھا شیشہ ( جو گھس کر شفاف بنایا جاے ) -

**Groundage**, *n.*: محصول جو جہازوں کو کنارے پر ٹھہرنے یا بندرگاہ میں داخل ہونے پر دینا پڑتا ھے -

**Groundling**, *n.*: (۱) ایک قسم کی تہ نشین مچھلی - (۲) بونا یا زمین بوس پودا یا بیل - (۲) ادنی مذاق کا شخص ؛ تماشائی یا ناظر -

**Groundsel**, *n.*: ایک قسم کی گھاس جو پالے ہوے پرندوں کو کھلائی جاتی ھے -

**Groundsel**, *n.*: ( قدیم ) لکڑی کا داسا جو بنیاد کا کام دیتا ھے ؛ دہلیز ؛ بنیادی تختہ -

**Group**, *n. & v. t. & i.*: (۱) ( فنون لطیفہ ) مرقع ؛ مجموعہ - (۲) مجمع ؛ جتھا ؛ گچھا ؛ جھنڈ ؛ پرا ؛ ٹکڑی - (۳) جماعت ؛ گروہ ؛ فریق ؛ زمرہ - (۴) (علمی اصطلاح) صنف ؛ جنس - (۵) جمع کرنا ؛ جماعت بنانا ؛ جماعت میں داخل کرنا ؛ زمرہ میں شریک کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ قسموں میں تقسیم کرنا -

**groupage**, *n.*: جماعت بندی ؛ صف وار ترتیب -

**Grouper**, *n.*: ایک قسم کی مچھلی جو آسٹریلیا اور جزائر غرب الہند میں ہوتی ھے -

**Grouse**, *n.* ( pl. grouse ): (۱) پامروز پرندہ - (۲) گراؤس ؛ ایک قسم کا سرخی مائل پرندہ جو برطانیہ اور آئرستان میں پایا جاتا ھے -

*Black G.*: سیاہ گراؤس -

*White G.*: ایک قسم کا گراؤس جس کے پر جاڑوں میں سفید ہوتے ھیں اور گرمیوں میں سیاہ یا بھورے -

*Wood or Great G.*: جنگلی گراؤس -

**Grouse**, *v. i., & n.*: ( عامیانہ ) بڑبڑانا ؛ شکایت کرنا -

**Grout**, *n. & v. t.*: (۱) استر کاری کا مسالا ؛ پتلا گچ - (۲) گچ کرنا ؛ گچ پھیرنا -

**Grout**, *v. i. & t.*: ( سور کا ) تھوتھنی سے زمین کھودنا ؛ تھوتھنی سے مٹی اکھاڑنا -

**Grove**, *n.*: درختوں کا جھنڈ ؛ کنج ؛ چھوٹا سا جنگل یا بن - (۲) وہ ستون جس کی پرستش ہوتی ھے - (۳) ایک دیوی کا نام -

**groved**, *a.*: کنج دار -

**groveless**, *a.*: بے کنج کا -

**grovy**, *a.*: کنج دار ؛ کنج کا -

**Grovel**, *v. i.*: (۱) زمین پر لیٹ جانا ؛ چت ہوجانا - (۲) ذلت اختیار کرنا ؛ اپنے کو ذلیل کرنا -

**groveller**, *n.*: اپنے آپ کو ذلیل کرنے والا ؛ ذلیل آدمی -

**grovelling**, *a.*: ذلیل ؛ حقیر ؛ کمینہ ؛ دنی -

**grovellingly**, *adv.*: ذلت سے -

**Grow**, *v. i. & t.*: (۱) اگنا ؛ بڑھنا ؛ نمو پانا - (۲) پیدا ہونا ؛ اگنا ؛ پھوٹنا ؛ ہونا ؛ اپجنا - (۳) بڑھنا ؛ ترقی کرنا ؛ زیادہ ہونا ؛ پھیلنا ؛ پھولنا ؛ پنپنا - (۴) بتدریج ہونا ؛ رفتہ رفتہ ہونا - (۵) کاشت کرنا ؛ بونا ؛ اگانا ؛ بڑھنا ؛ رکھنا (ڈاڑھی وغیرہ) - (۶) تھکنا ؛ پٹنا ؛ چھپ جانا (گھاس وغیرہ سے)-

*g. downwards*: گھٹنا ؛ کم ہونا -

*g. into one* : متحد هونا ؛ مل جانا -

*growing pains* : عصبی درد -

*g. up* : (۱) سن بلوغ کو پهنچنا ؛ جوان هونا - (۲) اوچنا ؛ بڑهنا ؛ پهیلنا - (۳) ( اسم وغیرہ ) پهیلنا ؛ رواج پانا -

*grown-up* : معمر ؛ سن رسیدہ ؛ عاقل ؛ بالغ -

**growable**, *a.* : ترقی پذیر -

**growingly**, *adv.* : روز افزوں ؛ بڑهتے هوے -

**Grower**, *n.* : (۱) اگنے والا ؛ بڑهنے والا ( پودا ) - (۲) اگانے والا ؛ بونے والا ؛ کاشتکار -

**Growl**, *v. i. & t., & n.* : (۱) غرانا ؛ غصے کی آواز نکالنا - (۲) گر جنا ؛ چر چرانا ؛ گڑگڑانا ؛ بڑ بڑانا - (۳) غراهت ؛ شکایت ؛ بڑبڑ ؛ گرج ؛ گڑگڑاهت ؛ گرج کر کهنا ؛ غصے میں بهری آواز میں کهنا -

**growlingly**, *adv.* : غراکر ؛ گرج کر ؛ غراتے ' گرجتے هوے -

**Growler**, *n.* : (۱) غرانے والا ؛ گر جنے والا ؛ چر چرانے والا - (۲) چرخ چوں گاڑی ؛ چار پهیوں کی گاڑی - (۳) ایک قسم کی مچهلی -

**Growlery**, *n.* : (۱) غراهت - (۲) غرانے کی جگه ؛ رهنے کا کمرہ -

**Grown** : Grow کا p. p. -

**Growth**, *n.* : (۱) نشو و نما ؛ ترقی ؛ اضافه ؛ زیادتی ؛ بالیدگی ؛ روئیدگی ؛ اپج ؛ بڑهوتری ؛ افزونی ؛ افزائش - (۲) زراعت ؛ کاشت ؛ کهیتی - (۳) ( مرضیات ) فاسد پهوڑا -

**Groyne**, *n., & v. t.* : (۱) لکڑی کی دیوار یا پشته جو بطور بند کے استعمال هوتا هے - (۲) کنارے پر لکڑی کے پشتے لگانا -

**Grub**, *n.* : (۱) تتلی وغیرہ کیڑوں کی ابتدائی شکل ؛ پهل روپ - (۲) بیل کی طرح کام کرنے والا ؛ بیل؛ کرایے کا منشی؛ قلم کا مزدور؛ بد سلیقه ؛ نکهٹو ؛ متها آدمی - (۳) ( کرکٹ ) زمینی گیند ؛ وہ گیند جو زمین سے لگتی هوئی پهینکی جاے - (۴) ( عامیانه ) خوراک ؛ غذا ؛ کهانا -

**Grub**, *v. i. & t.* : (۱) کهودنا ؛ اکهاڑنا - (۲) کهود کر نکالنا ؛ کهوج لگانا ؛ ڈهونڈ نکالنا - (۳) تلاش کرنا ؛ ڈهونڈهنا ؛ چهان ڈالنا ؛ چهان مارنا - (۴) محنت کرنا ؛ مشقت کرنا ؛ جان مارنا - (۵) ( عامیانه ) کهلانا ؛ پیٹ بهرنا ؛ کهانا دینا -

*g. -axe, -hoe, -hook* : درخت کے ٹهونٹهه اکهاڑنے کی کدال یا بیلچه -

**grubber**, *n.* : کهودنے والا وغیرہ -

**Grubby**, *a.* : (۱) پهل روپ کیڑوں کا ؛ ایسے کیڑوں سے بهرا - (۲) میلا ؛ گندہ ؛ غلیظ -

**grubbiness**, *n.* : گندگی ؛ گندا پن ؛ غلاظت ؛ میلا پن -

**Grub-street**, *n. & a.* : (۱) غریب مصنفوں ' قلم کے مزدوروں کا محله - (۲) یه مصنف مجموعی طور پر - (۳) ان مصنفوں کا -

**Grudge**, *v. t., & n.* : (۱) دریغ کرنا ؛ بخل کرنا - (۲) بغض ؛ کینه ؛ بیر ؛ لاگ -

**grudging**, *a.* : بے مرضی کا ؛ بے دلی کا -

**grudgingly**, *adv.* : بے دلی سے ؛ با دل ناخواسته ؛ بخل سے -

**Gruel**, *n., & v. t.* : (۱) دلیا ؛ آش ؛ لپسی ؛ حریرہ ' (۲) سخت سزا دینا ؛ سختی سے پیش آنا ؛ ( شاذ ) مار ڈالنا -

*give* one his *g.* : ( عامیانه ) کیفر کردار کو پهنچانا ؛ شکست دینا ؛ سزا دینا ؛ مار ڈالنا -

*have, get,* one's *g.* : سخت سزا پانا ؛ شکست کهانا ؛ قتل هونا -

**gruelling**, *n.* : شکست ؛ سزا ؛ قتل -

**Gruesome**, *a.* : ڈراؤنا ؛ هولناک ؛ مهیب ؛ نفرت انگیز ؛ مکروہ -

**gruesomely**, *adv.* : هولناک طریقے سے ؛ نفرت انگیز طور پر -

**gruesomeness**, *n.* : هولناکی ' نفرت انگیز هونا ؛ مکروہ پن -

**Gruff**, *a.* : چڑ چڑا ؛ جهلا ؛ کم سخن ؛ تند ؛ روکها ؛ ترش رو ؛ اکهڑ ؛ اجڈ -

**gruffish**, *a.* : تند مزاج ؛ اکهڑ -

**gruffly**, *adv.* : سختی سے ؛ ترشی سے ؛ تندی سے -

**gruffness**, *n.* : سختی ؛ ترشی ؛ چڑ چڑا پن ؛ اجڈ پن -

**Grumble**, *v. i. & t., & n.* : (۱) بڑبڑانا ؛ منه هی منه میں کهنا - (۲) غرغش کرنا ؛ غرانا - (۳) چر چرانا - (۴) شکایت کرنا ؛ گله کرنا ؛ شکوہ کرنا - (۵) شکایت کے طور پر کهنا ؛ شکایتاً کهنا - (۶) بڑبڑاهٹ ؛ غراهٹ ؛ چرچراهٹ ؛ شکایت -

**grumbler**, *n.* : بڑبڑانے والا ؛ شکایت کرنے والا -

**grumblingly**, *adv.* : بڑبڑاکر ؛ شکایتاً -

**Grume**, *n.* : (۱) خون کا چکتا - (۲) خراب رطوبت؛ فاسد رطوبت -

**grumous**, *a.* : جس میں خون کے چکتے یا فاسد رطوبت هو -

**Grummet**, *n.* : رسی کا حلقه جو کشتی کو باندهنے وغیرہ کے کام آتا هے ( بحری ) -

**Grumpy, grumpish**, *a.* : بد مزاج؛ چڑچڑا ؛ تند خو؛ ترش رو -

**grumpiness**, *n.* : بد مزاجی ؛ چڑ چڑا پن ؛ تند خوئی ؛ ترش روئی -

**grumpily**, *adv.* : چڑ چڑے پن سے ؛ بد مزاجی سے -

**Grundyism**, *n.* : پابندی وضع ؛ پابندی رسوم -

**Grunt**, *v. i. & t., & n.* : (۱) غرانا ؛ غرغش کرنا ؛ سور کی سی آواز نکالنا - (۲) بڑ بڑانا ؛ ناراضی کا اظهار کرنا - (۳) بڑ بڑا کر کهنا -

**gruntingly**, *adv.* : غراتے هوے ؛ بڑ بڑاتے هوے -

**Grunter**, *n.* : (۱) غرانے والا؛ سور - (۲) ایک قسم کی مچهلی -

**Gruyere**, *n.* : سوئٹزر لینڈ کی گاے کے زرد دودہ کا پنیر -

**Grysbok**, *n.* : جنوبی افریقه کا چکارا یا هرن -

**Guacho** : Gaucho کی غلط صورت -

**Guaiac (um)**, *n.* : (۱) گیاکم ؛ جزائر غرب الهند کے پودوں اور جهاڑوں کی ایک قسم - (۲) اس قسم کے درختوں کی لکڑیاں جو بطور دوا استعمال هوتی هیں - (۳) ان درختوں کا گوند ؛ دوا جو اس سے بنتی هے -

**Guan**, *n.* : جنوبی امریکه کا ایک پرندہ ' تیتر ' مرغی وغیرہ کی قسم کا -

**Guana**, *n.* : (۱) جنوبی امریکه کی چهپکلی - (۲) بڑی قسم کی چهپکلی -

**Guanaco**, *n.* : اونٹ کی قسم کا چهوٹا جانور جس کی اون بادامی رنگ کی هوتی هے -

**Guano**, *n. & v. t.* : (۱) ایک پرندہ کی بیٹ جو بطور کهاد کے استعمال هوتی هے - (۲) مصنوعی کهاد ؛ مچهلی کی کهاد - (۳) ( کهیت میں ) یه کهاد دینا -

**Guarantee**, *n., & v. t.* : (۱) ضامن ؛ ذمه دار ؛ کفیل - (۲) ضمانت ؛ ذمه داری ؛ کفالت - (۳) شئے مکفوله ؛

وہ چیز جس کی ضمانت دی جاے - (۴) جس شخص کو ضمانت دی جاے - (۵) ضامن ہونا ؛ کفیل ہونا ؛ ذمہ داری لینا ؛ تصدیق کرنا ؛ بیمہ کرنا

*g. fund* : مد ضمانت ؛ زر ضمانت -

**guarantor**, *n.* : کفیل ؛ ضامن ؛ ذمہ دار -

**Guaranty**, *n.*, & *v. t.* : (۱) ضمانت نامہ ؛ کفالت نامہ - (۲) بناے ضمانت ؛ وجۂ ضمانت - (۳) (شاذ) ذمہ دار ہونا ؛ ضمانت کرنا ؛ کفالت کرنا -

**Guard**, *n.* : (۱) بچاو کا پیچ ؛ بچاو کا بند - (۲) چوکی ؛ پہرہ ؛ نگہبانی ؛ حفاظت - (۳) نگہبان ؛ محافظ ؛ پہرہ دار ؛ سنتری ؛ گارد ؛ چوکی دار ؛ پہرے والا ؛ پاسبان - (۴) محافظ فوج ؛ طلایہ ؛ قراول - (۵) روک ؛ حفاظت کرنے والی چیز -

*g.-boat.* : پہرے کی کشتی ؛ محافظ کشتی (جو محصول وغیرہ کی نگرانی کے لئے گشت کرتی ہے) -

*g chain.* : گھڑی وغیرہ کی زنجیر -

*g.-house.* : گارد کا کمرہ ؛ حوالات -

*guardsman* : پہرہ دار ؛ گارد کا سپاہی -

*g.-rail.* : حفاظتی جنگلا یا زنجیر وغیرہ -

*g.-ring* : وہ چھلا جو انگوٹھی وغیرہ کے آگے پہنتے ہیں تاکہ انگوٹھی گر نہ جاے ؛ محافظ چھلا -

*g.-ship.* : پہرے کا جہاز -

*mount, relieve,g.* : پہرے پر آنا ؛ پہرہ بدلنا -

*off* one's *guard* : غافل ؛ بے خبر -

*on* one's *guard* : ہوشیار ؛ چوکس -

*take,give. guard.* : (کرکٹ) بچاو کی جگہ معلوم کرنا یا بتانا -

**guardless**, *a.* : بے محافظ ؛ بے بچاو -

**Guard**, *v. t. & i.* : (۱) حفاظت کرنا ؛ محفوظ رکھنا ؛ بچانا ؛ نگہبانی کرنا ؛ چوکسی کرنا ؛ پاسبانی کرنا ؛ رکھوالی کرنا ؛ خبر داری کرنا - (۲) (معاہدے وغیرہ میں) مناسب شرائط کرنا کہ غلط فہمی یا غلط استعمال کی گنجائش نہ رہے - (۳) (طب) مصلح دوا دینا ؛ بدرقہ استعمال کرانا - (۴) زبان روکنا ؛ احتیاط سے کہنا - (۵) حفاظت یا بچاو کی تدابیر اختیار کرنا - (۶) (بول وغیرہ کے کھیل میں) آڑے آنا - (۷) (شطرنج) زور دینا -

*guarded language.* : نپے تلے الفاظ ؛ احتیاط کے الفاظ -

**guardedly**, *adv.* : احتیاط کے ساتھ ؛ دبی زبان میں -

**guardedness**, *n.* : تقریر میں احتیاط -

**Guardian**, *n.* : (۱) مربی ؛ محافظ ؛ سر پرست - (۲) ولی ؛ سرپرست (قانون) - (۳) فرانسسکن خانقاہ کا افسر -

*g. angel* : حفاظت کرنے والا موکل ؛ ہمزاد -

*G. of the poor.* : خیرات خانے کی مجلس انتظامی کا رکن -

**Guardianship**, *n.* : (۱) سر پرستی ؛ حمایت ؛ ولایت - (۲) حفاظت ؛ امانت ؛ محافظت -

**Guava**, *n.* : امرود ؛ سفری ؛ جام (حیدرآباد) -

**Gubernatorial**, *a.* : گورنر کا ؛ گورنری کا ؛ صوبہ دار کا ؛ صوبہ دار کے متعلق -

**Gudgeon**, *n.* : (۱) چھوٹی مچھلی جو چارے کے کام آتی ہے - (۲) بھولا یا زود اعتقاد آدمی -

**Gudgeon**, *n.* : (۱) محور ؛ کیلی ؛ مانی ؛ دھرا جس پر پہیا وغیرہ گھومتا ہے - (۲) کنڈا ؛ گھر ؛ خانہ - (۳) لوہے کا کڑا جو دو پتھروں کو جوڑتا ہے -

*g.-pin.* : لوہے کی پن جو نشارے (piston) کو دستے سے جوڑتی ہے -

**Guebre**, *n.* : آتش پرست ؛ زرتشتی ؛ گبر ؛ پارسی -

**Guelder rose**, *n.* : ایک درخت جس میں سفید پھولوں کے گچھے لگتے ہیں -

**Guelph, -lf**, *n.* : اس اطالوی جماعت کا رکن جو قرون وسطی میں شہنشاہ کے خلاف پوپ کی مؤید تھی ؛ پاپائی ؛ کلیسائی -

**guelphic**, *a.* : پاپائی ؛ پاپائی پارٹی کا -

**Guerdon**, *n.*, & *v. t.* : (۱) (شاعری) معاوضہ ؛ صلہ ؛ انعام - (۲) انعام ، معاوضہ ، ثمرہ دینا -

**guerdonless**, *a.* : بے صلہ ؛ بغیر معاوضے کا ؛ صلے سے محروم -

**Guernsey**, *n.* : (۱) ایک جزیرے کا نام جو بحیرۂ انگلستان میں واقع ہے - (۲) نیلے رنگ کی موٹی اونی بنیان یا جرسی - (۳) گرنسی کی گاے -

*G. lily.* : ایک قسم کی سوسن جو جاپان سے آئی تھی -

**Guer (r) illa**, *n.* : بے قاعدہ لڑائی ؛ چھاپہ بازی - (۲) یہ لڑائی لڑنے والا -

**Guess**, *v. t. & i.*, & *n.* : (۱) اندازہ کرنا ؛ اٹکل سے بتانا ؛ قیاساً بتانا - (۲) راے قائم کرنا ؛ قیاس کرنا ؛ خیال کرنا - (۳) صحیح اندازہ کرنا ؛ تاڑ لینا ؛ معلوم کر لینا ؛ بوجھ لینا - (۴) قیاس ؛ اندازہ ؛ مفروضہ ؛ سرسری تخمینہ ؛ اٹکل پچو ؛ محض قیاس -

*by g.* : [illegible]

*g. -work* : قیاس آرائی -

*I guess* : (امریکی) مجھے یقین ہے ؛ مجھے اچھی طرح سے معلوم ہے -

**Guest**, *a.* : (۱) مہمان ؛ ضیف ؛ پاہنا ؛ پاہُنا ؛ سوائے - (۲) ہوٹل وغیرہ کا مستقل مہمان ؛ مقیم مسافر ؛ وہ جانور یا پودا جو کسی دوسرے جانور یا پودے کے ساتھ لگا رہے ؛ طفیلی جانور ؛ علقی پودا -

*g.-chamber* : مہمانوں کا کمرہ -

*g.-night* : (کالجوں وغیرہ میں) وہ رات جب مہمان مدعو کئے جاتے ہیں ؛ مہمان رات ؛ شب مہمانی -

**guestship**, *n.* : مہمانی ؛ مہمان ہونا -

**Guest-rope, Guess-**, *n.* : دوسری رسی جو کشتی کو ساتھ سے کھینچتے وقت اس میں باندھی جاتی ہے کہ سیدھ گمکانے سے روکے -

**Guffaw**, *n.*, & *v. i.* & *t.* : (۱) قہقہہ - (۲) قہقہہ لگا کر کہنا -

**Guggle** : = Gurgle

**Guide**, *n.* : (۱) رہبر ؛ گائڈ ؛ ہادی ؛ رہنما - (۲) پیشرو ؛ رستہ دکھانے والا - (۳) (فوج) راستہ دریافت کرنیوالا دستہ ؛ رہبر فوج - (۴) (بحری) رہبر جہاز - (۵) صلاح کار ؛ مشیر - (۶) اصول کار ؛ معیار عمل ؛ شمع ہدایت - (۷) وہ کتاب جو کسی معاملے میں رہنمائی کرے ؛ رہنما - (۸) ڈنڈا وغیرہ جو کسی چیز کی حرکت کا نظم قایم رکھے ؛ اوزار کو قابو میں رکھنے

والا آلہ ؛ آلۂ محرک؛ چالو پرزہ - (۹) دلیل راہ -

*g. -rope* : خیمے کی طناب ؛ آلۂ جر ثقیل کی زنجیر -

*guideway* : لیکھ ؛ پگڈنڈی -

*right and left g.* : ( فوج ) کمپنی کے دفعدار جو دائیں بائیں رہ کر نگرانی کرتے ہیں -

**guideless,** *a.*: بے ہادی؛ بغیر رہنما ؛ بلا رہبر -

**Guide;** *v. t.* : (۱) رہبری کرنا ؛ رہنمائی کرنا ؛ قیادت کرنا ؛ راستہ دکھانا ؛ پیشرو ہونا - (۲) ( واقعات کا ) رخ پھیرنا - (۳) معیار عمل ہونا ؛ محرک ہونا ؛ موجب ہونا ؛ وجہ ہونا - (۴) اہتمام کرنا ؛ انصرام کرنا ؛ انتظام کرنا ؛ انجام دینا -

*guiding-stick* : وہ چھڑی جو مصور بائیں ہاتھ میں رکھتا ہے تا کہ سیدھے ہاتھ کا توازن قائم رہے -

**guidable,** *a.*: رہنمائی کے قابل ؛ قابل انصرام ؛ تعلیم پذیر -

**guidance,** *n.*: رہبری؛ رہنمائی؛ ہدایت ؛ قیادت ؛ اہتمام ؛ انصرام ؛ انتظام -

**Guidon,** *n.*: کاؤ دم جھنڈا ، نشان ، پھریرا -

**G (u) ild,** *n.*: ہم پیشہ لوگوں کی انجمن یا برادری -

*G. -hall* : وہ ہال جس میں قرون وسطیٰ میں ہم پیشہ لوگوں کی انجمن یا برادری کا جلسہ ہوتا تھا ؛ ٹون ہال -

*g. socialism* : گلڈ اشتراکیت ؛ اشتراکیت کی وہ صنف جس کے رو سے ساری سماج کو مختلف شعبوں کی برادریوں میں تقسیم ہونا چاہئے اور ہر ایک کی حکومت اسی کی کونسل کے ہاتھ میں ہونا چاہیئے -

*the Guildhall* : شہر لندن کے کارپوریشن کا وہ ہال جہاں سرکاری ضیافتیں اور بلدیہ کے جلسے ہوتے ہیں

**Guilder,** *n.*: (۱) قدیم زمانے کا ایک طلائی سکہ جو ہالینڈ اور بلجیم میں رائج تھا - (۲) ہالینڈ کا ایک نقرئی سکہ -

**Guile,** *n.*: فریب؛ دغا ؛ مکر ؛ عیاری؛ حیلہ سازی ؛ دغابازی ؛ جل؛ حیلہ ؛ دھوکا ؛ چالاکی -

**guileful,** *a.*: فریبی ؛ مکار ، عیار ؛ دغاباز -

**guilefulness,** *n.*: دغابازی ؛ حیلہ سازی ؛ مکاری -

**guilefully,** *adv.*: دغابازی سے ؛ حیلہ سازی سے -

**guileless,** *a.*: سیدھا سادھا ؛ بھولا بھالا ؛ بے ریا ؛ صاف -

**guilelessly,** *adv.*: صفائی سے؛ بے ریائی سے؛ بھولے پن سے -

**guilelessness,** *n.*: صفائی ؛ بے ریائی؛ بھولا پن -

**Guillemot,** *n.*: ایک قسم کا دریائی پرندہ -

**Guilloche,** *n.*: ایک قسم کی تعمیری گلکاری جو نیتے کی چین سے مشابہ ہوتی ہے -

**Guillotine,** *n., & v. t.*: (۱) سر کاٹنے کی مشین جس میں چاقو کے پھل لگے ہوتے ہیں؛ جلاد مشین - (۲) ( جراحی ) تالو میں لگانے کا ایک آلہ - (۳) کاغذ کاٹنے کی مشین - (۴) گلوٹین سے سر کاٹنا ؛ جلاد مشین سے سر اڑانا (۵) ( پارلیمنٹ ) مسودے پر رائے زنی کرنے کے لئے وقت کا تعین کر لینا تاکہ لوگ لمبی تقریریں کرکے کاروائی میں خلل نہ ڈالیں یا اس طرح تعین وقت کرکے ( مسودہ ) منظور کرا لینا -

**Guilt,** *n.*: (۱) گناہ ؛ قصور ؛ جرم ؛ تقصیر ؛ خطا ؛ پاپ - (۲) قصورواری ؛ خطاواری

**Guiltless,** *a.*: (۱) بے قصور ؛ بے گناہ ؛ معصوم ؛ بے خطا - (۲) لاعلم ؛ انجان ؛ محروم -

**guiltlessly,** *adv.*: معصومی سے ؛ لاعلمی سے؛ انجان پن سے -

**guiltlessness,** *n.*: بے قصوری ؛ معصومی؛ انجان پن ؛ لاعلمی ؛ محرومی -

**Guilty,** *a.*: (۱) قصوروار؛ مجرم؛ خاطی؛ گناہگار - (۲) مجرمانہ؛ خطا وارانہ -

**guiltily,** *adv.*: قصورواری سے ؛ مجرمانہ انداز میں -

**guiltiness,** *n.*: قصور واری ؛ خطا کاری -

**Guimp** : = gimp

**Guinea,** *n.*: (۱) ملک گنی جو افریقہ کے مغربی ساحل پر واقع ہے - (۲) اشرفی ؛ گنی؛ ایک طلائی سکہ -

*g. -fowl; -hen* : ایک قسم کی مرغی جس کے پروں کا رنگ سرمئی اور ان پر سفید چتیاں ہوتی ہیں ؛ گنی فوّل-

*g. -pig* : (۱) امریکی چوھا - (۲) وہ شخص جس کی فیس ایک گنی ہو خصوصاً کمپنی کا ڈائرکٹر یا پادری -

*G. worm* : ایک قسم کی جوں -

**guinea -pigging,** *n.*: (۱) امریکی چوھے پکڑنا - (۲) فیس میں گنی بٹورنا -

*Guipure, n.*: ( فرانسیسی ) ایک قسم کی لیس - (۲) = gimp -

**Guise,** *n.*: (۱) ( قدیم ) لباس ؛ وضع ؛ پوشاک - (۲) وضع قطع ؛ ظاہری حالت - (۳) مصنوعی وضع؛ بھیس؛ پردہ ؛ بہانہ -

**Guitar,** *n. & v. i.* : ایک طرح کا ستار جس میں چھ تار ہوتے ہیں؛ چھتارا - (۲) چھتارا بجانا -

**guitarist,** *n.*: ستار بجانے والا ؛ ستار نواز -

**Gulch,** *n.*: ( امریکی ) نالہ ؛ گھاٹی ؛ خصوصاً وہ جس میں سونے کے ذرے پائے جاتے ہوں -

**Gulden,** *n.*: ایک نقرئی سکہ جو ہالینڈ میں رائج ہے -

**Gules;** *n., & a.*: سرخ رنگ؛ سرخ -

**Gulf,** *n., & v. t.*: (۱) خلیج ؛ کھاڑی - (۲) قعر ؛ گڑھا ؛ بہت گہرا غار - (۳) قعر زمین؛ سمندر - (۴) بھنور ؛ گرداب - (۵) ( استعارتاً ) خلیج ؛ ناقابل عبور فاصلہ یا فرق - (۶) ( یونیورسٹی ) آنر یا امتیازی نصاب کے طالبعلم کو ناکام ہوجانے پر جو معمولی سند دیدی جاتی ہے - (۸) غرق کردینا ؛ نگل جانا ؛ آنر کے ناکام طالب علم کو معمولی سند دینا -

**Gull,** *n.*: مرغابی ؛ ایک قسم کی چھوٹی بطخ -

**gullery,** *n.*: وہ جگہ جہاں مرغابیاں کثرت سے ہوں -

**Gull,** *n., & v. t.*: (۱) بیوقوف؛ سادہ لوح ؛ احمق؛ بھولا ؛ دھوکا کھانے والا - (۲) بیوقوف بنانا؛ احمق بنانا ؛ دھوکا دینا ؛ جل دینا -

**gullible,** *a.*: جو آسانی سے بیوقوف بن سکے ؛ سادہ لوح -

**gullibility,** *n.*: سادہ لوحی -

**gullish,** *a.*: بیوقوف ؛ احمق ؛ سادہ لوح -

**Gullet,** *n.*: (۱) نرخرا ؛ حلق ؛ حلقوم ؛ ٹیٹوا - (۲) ( قدیم و مقامی ) نالی ؛ نالہ ؛ پانی کا راستہ ؛ گھاٹی -

**Gully,** *n., & v. t.*: (۱) تنگ گھاٹی ؛ درہ - (۲) نالی؛ بدر رو ؛ پرنالہ - (۳) نالی بنانا - (۴) پانی سے درہ بن جانا -

*g. -drain* : میل بہا لیجانا -

*g. -hole* : موری کا منہہ ؛ بدررو کا راستہ -

*g. -trap* : نالیوں کے روشن دان -

**Gully,** *n.*: بڑا چاقو ؛ چھرا -

**Gulosity**, *n.*: ( شاذ ) پیٹو پن ؛ پر خوری -

**Gulp**, *v. t. & i., & n.*: (۱) نگلنا ؛ ہڑپ کرجانا ؛ ایک گھونٹ میں پی جانا - (۲) مشکل سے نگلنا ؛ بدقت حلق سے اتارنا ؛ ہانپنا ؛ دم گھٹنا - (۳) بڑا سا نوالا یا گھونٹ : جلدی سے نگلنا یا پینا ؛ نگلنے کی کوشش -

*g. down sobs, tears*: آنسو پی جانا ؛ سسکی روکنا -

**gulpingly**, *adv.*: نگلتے ہوئے ؛ مشکل سے نگل کر -

**gulpy**, *a.*: بڑے نوالے کھانے والا -

**Gum**, (usu. pl.) *n.*: مسوڑا -

*gumboil*: مسوڑے کا ورم -

**Gum**, *n., & v. t. & i.*: (۱) گوند ؛ صمغ - (۲) آنکھوں کی چیپ - (۳) وہ درخت جس سے گوند نکلے ، کیکر ، ببول وغیرہ - (۴) درختوں کی ایک بیماری جس میں منجمد چیپ نکلتی ہے - (۵) ( عامیانہ ) ربر کے بوٹ -

*g. Arabic*: صمغ عربی -

*g. -dragon*: ایک طرح کا گوند -

*g. -juniper*: ایک قسم کا گوند -

*g. -resin*: ایک طرح کی لاکھ -

*g. senegal*: صمغ عربی کی ایک قسم -

*up a g. -tree*: ضیق میں ؛ ضغطے میں -

**Gum**, *n.*: ( قسموں میں ، عامیانہ ) خدا -

**Gumma**, (pl. -s, -ta) *n.*: آتشک کا پھوڑا ؛ آتشک کا زخم -

**gummatous**, *a.*: جسکے آتشک کا پھوڑا ہو -

**Gummy**, *a.*: (۱) چکنا ؛ چپچپا ؛ چیپ دار ؛ لس دار - (۲) گوند والا ؛ گوند دار ؛ گوند پیدا کرنے والا - (۳) ورم دار ؛ سوجا ہوا -

**gumminess**, *n.*: (۱) لس ؛ چپچپا پن ؛ چیپ ؛ سوجن ؛ ورم -

**Gumption**. *n.*: (۱) ( روز مرہ ) جیوٹ ؛ منچلا پن ؛ سمجھ بوجھ ؛ کار برآری کا مادہ - (۲) ( مصوری ) وہ چیز جس سے رنگوں کی آمیزش کی جاتی ہے -

**Gun**, *n.*: (۱) بندوق ؛ قرابین ؛ تفنگ ؛ توپ ؛ رائفل - (۲) ( امریکہ ، عامیانہ ) طپنچہ ؛ ریوالور - (۳) شکاری پارٹی کا رکن -

*blow great gg.*: شدید طوفان آنا ؛ سخت آندھی چلنا -

*great g.*: بڑا آدمی -

*gunboat*: چھوٹا جنگی جہاز جس پر بھاری توپیں ہوں -

*g. -case*: بندوق کا خانہ -

*g. -cotton*: بھک سے اڑنے والی روئی ؛ آتش گیر مادہ جو روئی کو شورے اور گندھک کے تیزاب میں ملا کر بناتے ہیں -

*g. -fire*: ( فوجی اور بحری ) (۱) صبح یا شام کا وقت بتانے کے لئے ) توپ دغنا - (۲) آتشباری -

*g. -harpoon*: بحری برچھا یا کانٹا جو توپ کے ذریعہ سے پھینکا جائے -

*g. -house*: توپ کا سائبان ( توپوں اور توپچیوں کے لئے جس جگہ وہ دغ رہی ہوں ) -

*g. -lock*: لبلبی ؛ گھوڑا ( بندوق یا توپ کا ) -

*g. -metal*: تانبے اور رانگ کا مرکب جس سے توپ بنتی ہے -

*g. -pit*: توپ کے گرد کی خندق ( توپ کی حفاظت کے لئے ) -

*gunpowder*: (۱) بارود - (۲) سبز چائے کا چورا -

*gunpowder plot*: وہ سازش جو ۵ نومبر سنہ ۱۶۰۵ ء کو دارالعوام کے اڑادینے کے لئے کی گئی تھی -

*g. -room*: جنگی جہاز میں ادنی درجہ کے افسروں کا کمرہ -

*g. -runner, gunning*: قانون اسلحہ کے خلاف ماتحت ملکوں میں ہتیار کی تجارت ( کرنے والا ) -

*gunshot*: توپ یا بندوق کی مار یا زد -

*g. -shy*: بندوق کی آواز سے ڈرنے والا ( خصوصاً شکاری کتا ) -

*g. smith*: بندوق ساز -

*g. -stock*: بندوق کا کندہ -

*son of a g.*: حقیر شخص ؛ بیوقوف آدمی -

*stand, stick, to one's gg.*: اپنی بات پر جمے رہنا ؛ اپنی رائے یا نقطۂ نظر سے نہ ہٹنا -

*sure as a g.*: یقیناً ؛ بلا شبہ ؛ قطعاً -

*white g. powder*: سفید بارود -

**gunless**, *a.*: بغیر توپ کا ؛ بے بندوق کا -

**gunned**, *a.*: بندوق دار ؛ توپ دار -

**Gunnel**, *n.*: ایک قسم کی بحری مچھلی جو بام سے مشابہ ہوتی ہے -

**Gunnel**, دیکھو Gunwale -

**Gunner**: *n.*: (۱) توپچی ؛ بندوقچی ؛ گولہ انداز ؛ توپخانے کا افسر ؛ ( بحری ) جہاز کے اسلاح خانے یا توپ خانے کا افسر - (۲) شکاری ؛ بندوق سے شکار کھیلنے والا -

*g.'s duaghter*: وہ توپ جس سے ملاحوں کو باندھ کر کوڑے لگائے جاتے تھے -

*kiss, marry, the g.'s daughte*: کوڑے کھانا ؛ پٹنا -

**Gunnery**, *n.*: (۱) گولہ اندازی ؛ توپ چلانے کا فن ؛ توپچی کا فن - (۲) توپ سازی - (۳) توپ چلنا ؛ آتش باری -

*g. -lieutenant*: وہ افسر جس نے توپچی کے فن کی سند حاصل کی ہو -

*g. -ship*: جہاز جس پر توپچی کا فن سکھایا جاتا ہے -

**Gunning**, *n.*: بندوق سے شکار کرنا -

**Gunny**, *n.*: ٹاٹ کا تھیلا ؛ بورا -

**Gunter**, *n.*: ( ۱ ) دو فٹا مسطر یا پیمانہ جو مسافت اور جہاز رانی میں کام آتا ہے - ( ۲ ) اوپر کا مستول یا اس کا بادبان جو چھلوں کے ذریعے سے اوپر نیچے ہٹایا جاسکتا ہے -

**Gunwale, Gunnel**, *n.*: جہاز کا بالائی کنارہ -

*g. to.*: پانی کی سطح کے برابر -

*g. under.*: پانی کی سطح کے نیچے -

**Gunyah**, *n.*: آسٹریلیا کے قدیم باشندوں کی جھونپڑی -

**Gup**, *n.*: گپ -

**Gurgitation**, *n.*: ( ۱ ) ابال ؛ بلبلے اٹھنا ؛ تموج - ( ۲ ) غر غر ( کی آواز ) -

**Gurgle**, *v. i. & t., & n.*: ( ۱ ) غر غرانا ؛ قل قل کرنا - ( ۲ ) غر غر کے ساتھ کہنا - ( ۳ ) قل قل ؛ غر غر ( کی آواز )

**Gurjun**, *n.*: جزائر شرق الہند کا ایک درخت جس کا تیل بطور دوا کے استعمال ہوتا ہے -

**Gurkha**, *n.*: گورکھا -

**Gurnard, Gurnet**. *n.*: ایک قسم کی مچھلی -

**Gurry**, *n.*: گڑھی ؛ چھوٹا قلعہ -

**Guru**, *n.*: گرو -

**Gush**, *v. i. & t. & n.*: ( ۱ ) ابلنا ؛ اچھلنا ؛ فوارہ بہنا ؛

پھوٹ نکلنا - (۲) اچھالنا ؛ نوارہ بہانا ؛ دریا بہا دینا - (۳) اصلی یا بناوٹی جوش سے تقریر یا کام کرنا ؛ خطابت کا دریا بہا دینا ؛ طوفان کی طرح اٹھنا - (۴) نوارہ ؛ جوش و خروش ؛ و نور -

**gusher,** *n.*: جوش سے تقریر یا کام کرنے والا؛ طوفان اٹھانے والا -

**gushingly,** *adv.*: جوش و خروش سے ؛ طوفان کی طرح -

**gushy,** *a.*: پر جوش ؛ طوفان خیز

**Gusset,** *n.*: (۱) وہ تکونا ٹکڑا جو کپڑے میں مضبوطی کے لئے لگا دیا جائے - (۲) لوہے کا بریکٹ جو عمارت میں مضبوطی کے لئے لگا دیا جائے -

**gusseted,** *a.*: کلی دار -

**Gust,** *n.*: (۱) (ہوا ، دھواں) زور کا جھونکا ؛ جھکڑ ؛ (بارش) زور کا چھینٹا ؛ (آگ) زور کا لپکا ؛ زور کی آمد - (۲) (استعارتاً) لہک ؛ جوش ؛ زور ؛ ونور ؛ امنگ ؛ جھپٹ ؛ تمانچہ -

**gustily,** *adv.*: جوش کے ساتھ ؛ آندھی کی طرح -

**gusty,** *a.*: زور کا ؛ پر جوش -

**Gust,** *n.*: (۱) (قدیم) (شعر) ذوق ؛ مذاق - (۲) مزہ ؛ لطف ؛ لذت - (۳) مزہ اور خوشبو -

*have a g. of.*: لذت اندوز ہونا ؛ لطف اٹھانا ؛ مزا لینا -

**Gustation,** *n.*: چکھنا ؛ چکھائی ؛ ذائقہ -

**gustative,** *a.*: ذائقے کا ؛ ذائقے دار -

**gustatory,** *a.*: ذائقے کا -

**Gusto,** *n.*: (۱) مزہ اور خوشبو؛ چاشنی - (۲) جوش؛ شوق؛ چاو -

**Gut,** *n., & v. t. & i.*: (۱) آنتیں ؛ انتڑیاں ؛ اوجھڑی - (۲) کسی چیز کے اندر کا مادہ - (۳) آنت ؛ معدے کی نالی - (۴) (جمع سوقیانہ) معدہ - (۵) تانت - (۶) ریشم کے کیڑے کی آنت جو شست میں استعمال ہوتی ہے - (۷) آبنائے ؛ نالہ - (۸) دریا کا موڑ (آکسفورڈ کیمبرج کی کشتی کی دوڑ) - (۹) صاف کرنا ؛ آلائش نکالنا ؛ آنتیں نکالنا - (۱۰) اندر کا سامان وغیرہ صاف کرنا یا برباد کردینا ؛ خالی کھوکھلا کردینا - (۱۱) خلاصہ کرنا ؛ نچوڑ لینا ؛ عطر نکال لینا (کتاب وغیرہ کا) - (۱۲) گھاٹی ؛ تنگ راستہ ؛ گلی - (۱۲) (سوقیانہ) تھورنا ؛ نگلنا ؛ حریصوں کی طرح کھانا -

**Guttae,** *n.* (pl.): (یونانی ڈوری طرز تعمیر) نقطوں کی طرح کی قطار بطور آرائش کے -

**Gutta-percha,** *n.*: گٹا پرچا ؛ سینگ کی طرح کا مادہ جو ملایا کے بعض درختوں سے نکلتا ہے -

**Guttate,** *a.*: (حیوانیات ، نباتیات) گلدار ؛ چتی دار ؛ بوندی دار -

**Gutter,** *n., & v. t. & i.*: (۱) (شاذ) پانی کا راستہ ؛ مجرائے آب - (۲) نالہ؛ موری ؛ پرنالہ - (۳) نالیاں بنانا ؛ پانی کا رستہ بنانا - (۴) دھارے میں بہنا - (۵) (موم بتی) نالیاں پڑ کر موم کا بہ جانا -

*g.-child*: لاوارث لڑکا ؛ آوارہ لڑکا -

*g.-man.*: خوانچے والا ؛ پھیری والا -

*g.press, journalism.*: بازاری اخبارات ، صحافت -

*g.-snipe.*: لاوارث لڑکا ؛ آوارہ گرد لڑکا -

*take child &c out of g.*: افلاس کی حالت سے نکالنا ؛ خاک سے پاک کرنا -

**Guttle,** *v. i. & t.*: پیٹوپن سے کھانا ؛ ٹھونسنا ؛ تھورنا -

**guttler,** *n.*: پیٹو ؛ کھاو ؛ مر بھکا -

**Guttural,** *a. & n.*: (۱) حلقی ؛ حلق سے نکلنے والا - (۲) حرف حلقی ؛ حروف کو حلق سے ادا کرنے کا اصول -

**gutturalism,** *n.*: حلقی بنانے کا رجحان ؛ سخن کا حلق سے ادا کیا جانا -

**gutturalize,** *v. t.*: حلقی بنانا ؛ حلق سے ادا کرنا -

**gutturally,** *adv.*: حلقی تلفظ کے مطابق -

**Gutturo-**: (سابقہ بمعنی) حلق کا -

*gutturo-maxillary.*: حلقی اور جبڑوں کا -

**Gutty,** *n.*: (گولف) گٹا پرچا (gutta-percha) کی گیند -

**Guy,** *n., & v. t.*: (۱) آلۂ جرثقیل کی زنجیر یا خیمہ کی طناب - (۲) اس زنجیر سے یا خیمے کی طناب سے مضبوط کرنا -

**Guy,** *n.* (pl.-s), *& v. t. & i.*: (۱) گائی فاکس کا پتلا یا گڈا جو پانچ نومبر کو جلایا جاتا ہے - (۲) مضحکہ خیز لباس کا شخص ؛ ہوّا - (۳) (عامیانہ) نواری ؛ رفو چکر ہوجانا - (۴) (امریکا) شخص ؛ آدمی - (۵) پتلا بنانا ؛ مورت بنانا - (۶) مذاق اڑانا ؛ بنانا - (۷) (عامیانہ) نرار ہو جانا ؛ رفو چکر ہو جانا -

*do a g.*: فرار ہو جانا -

*give the g. to.*: بھاگ جانا -

**Guzzle,** *v. i. & t.*: (۱) چڑھانا ؛ ٹھکوسنا ؛ نگلنا ؛ تھورنا - (۲) کھانے پینے میں روپیہ اڑا دینا ؛ کھا پی کر برابر کرنا -

**guzzler,** *n.*: (۱) بہت کھانے یا پینے والا - (۲) روپیہ اڑانے والا ؛ فضول خرچ ؛ مسرف -

**Gwyniad.** *n.*: ایک قسم کی مچھلی جس کا گوشت سفید ہوتا ہے اور جھیل میں پائی جاتی ہے -

**Gybe,** *v. i. & t., & n.*: (۱) (باد بان کا) ہلنا ، جھوکے کھانا ، جھولنا - (۲) (باد بان) کو جھلانا ، جھوکے دینا - (۳) جہاز کا رخ بدلنا جس سے باد بان جھو کے کھائے -

**Gyle,** *n.*: (۱) شراب کی وہ مقدار جو ایک وقت میں بنائی جائے ؛ ایک کھان - (۲) بیر ، سڑے ہوئے جَو جن سے یہ شراب نکالی جاتی ہے - (۳) بیر بنانے کا ظرف -

**Gym,** *n.*: جمنا سٹک ؛ جمناسٹک گھر -

**Gymkhana,** *n.*: (۱) کھیل گھر؛ جمخانہ - (۲) کھیلوں کے مقابلے -

**Gymnasium.** *n.*: (۱) ورزش گاہ ؛ جمناسٹک گھر - (۲) (جرمنی) ہائی اسکول -

**gymnasial,** *a.*: ہائی اسکول کے متعلق -

**Gymnast,** *n.*: جمناسٹک کا ماہر ؛ ورزش کا ماہر ؛ کسرتی -

**Gymnastic,** *a. & n.*: (۱) جمناسٹک کا ؛ ورزش کا ؛ ذہنی ورزش یا مشق کا - (۲) مشق ؛ انضباط - (۳) (جمع) جمناسٹک -

**gymnastically,** *adv.*: مشق کے طور پر ؛ کسرت کے طور پر -

**Gymno-**: (سابقہ) برہنہ ؛ عریاں -

*gymno-spermous*: (پودا) جس کے بیج بیضہ داں میں نہوں ؛ برہنہ تخم -

**Gymnosophist,** *n.*: (قدیم ہندوستانی) بیراگی ؛ برہنہ درویش -

**gymnosophy,** *n.*: بیراگ -

**Gynaeceum,** *n.*: (قدیم یونان وروما) زنان خانہ - (۲) (نباتیات)

64

پھول کے وہ اعضاء جو مادہ ہونے کی علامت ہیں ؛ بقچہ مادہ -

**Gynaeco-:** ( سابقہ ) عورت ؛ مادہ -

**gynaecocracy,** *n.* **:** عورت کی حکومت ؛ تریا راج -

**gyneaecology,** *n.***:** نسوانی امراض کا علم؛ مرضیات نسوانی -

**Gynandrous,** *a.* **:** ( نباتیات ) زر بقچی -

**Gyn(o):-** Gynaeco کا مخفف (۱) ( سابقہ بمعنٰی ) ( نباتیات ) بقچہ - (۲) عورت ( حیوانیات )

*gynobase* : ( نباتیات ) مادہ پا -

*gynophore* . ( نباتیات ) مادہ ستون -

**gynocracy,** *n.* **:** عورت کی حکومت ؛ تریا راج -

**-gynous :** ( لاحقہ ) جس میں مادہ کے اعضاء ہوں ؛ بقچی -

*androgynous* : ( نباتیات ) نر مادی -

*monogynous* : ( نباتیات ) یک بقچی -

*tetragynous* : چہار گردنی ( نباتیات ) -

**Gyp,** *n.* **:** ( کیمبرج و ڈرہم ) کالج کا نوکر ؛ خدمتگار ؛ بیرا -

*g.-room* : کالج کے نوکر کا مودی خانہ -

*give one a g.* : ( عامیانہ ) کسی کو بے رحمی سے ڈانٹنا ؛ سزا دینا ؛ نیچا دکھانا -

**Gyps(um),** *n.***:** (۱) کھریا مٹی - (۲) کھریا مٹی کا کھاد -

**gypseous,** *a.* **:** کھریا مٹی سا -

**gypsiferous,** *a.* **:** کھریا مٹی ملا ہوا -

**gypsography,** *n.* **:** کھریا مٹی کی تصویر -

**gypsous,** *a.* **:** کھریا مٹی ملا ہوا ؛ کھریا دار -

**Gypsy :** دیکھو gipsy -

**Gyrate,** *a.***:** ( نباتیات ) پیچدار ؛ چکر دار -

**Gyrate,** *v. i.***:** مرکز کے گرد گھومنا ؛ چکر کرنا ؛ گردش کرنا -

**gyration,** *n.* **:** گردش ؛ چکر ؛ دورہ -

**gyratory,** *a.* **:** گردش کرنے والا ؛ گھومنے والا ؛ دوری ؛ گردانی -

**Gyre,** *v. i., & n.,* (۱) ( شعر ) گھومنا ؛ گردش کرنا ؛ چکر کرنا - (۲) گردش ؛ چکر ؛ دور -

**Gyrocompass,** *n.* **:** حرکت پیما جس سے قطب نما کا کام لیا جائے -

**Gyro-:** ( جزو ترکیبی بمعنٰی ) گردش ؛ چکر ؛ دور -

*gyrograph* : گردش نگار ؛ دور پیما -

*gyroidal* : چکر دار ؛ پیچدار -

*gyroscope,-stat* : آلہ جو سیاروں کی گردش بتاتا اور ثابت کرتا ہے ؛ حرکت پیما ؛ دور پیما -

*gyro-scope* : چرخی جو کسی چیز میں نصب ہو -

**Gyrose,** *a.* **:** ( نباتیات ) متقابل خم -

**Gyve,** *n. & v. t.* **:** ( عموماً جمع ) (۱) بیڑی ؛ ہتکڑی - (۲) ( شعر ) پابجولاں کرنا ؛ بیڑی ڈالنا ؛ ہتکڑی پہنانا -

# H

**H, h, :** انگریزی حروف تہجی کا آٹھواں حرف -

**Ha,** *int.* **:** ( کلمۂ فجائیہ ) ( اظہار تعجب ، شبہ ، خوشی یا کامیابی وغیرہ کے لئے ) ( تعجب ) اخاہ ؛ اوہو ؛ ہائیں ؛ ارے ؛ ( مسرت ) واہ واہ ؛ اہاہا ؛ سبحان اللہ ؛ مرحبا ؛ ( شک ) جی ہاں ؛ کیا ؛ واللہ ؛ کیا خوب ؛ ( فتح ) وہ مارا ؛ اہاہا

**Ha:** دیکھو hum -

**Haaf** *n.* **:** ( جزائر شیٹلینڈ اور اورکنی میں ) گہرے سمندر میں ماہی گیری کا خطہ ؛ ماہی شکار گاہ -

**Habeas Corpus,** *n.* **:** وہ تحریری حکم جس کے ذریعے سے ملزمین کو اصالتاً عدالت کے سامنے پیش کرنیکے لیے ہدایت کیجائے ؛ ملزمین پر با قاعدہ مقدمہ چلانے کی غرض سے ان کو عدالت یا حاکم کے سامنے پیش کرنیکا حکم نامہ ؛ ( خصوصاً ) ملزمین کو حراست میں رکھنے کا قانون ؛ پروانۂ حاضری ملزم -

*Habeas Corpus Act* : وہ قانون جس کی رو سے یہ پروانہ جاری ہوتا ہے (اجرا سنہ ۱۶۷۹ ع بعہد چارلس دوم ) -

**Haberdasher,** *n.* **:** خردہ فروش ؛ بزاز ؛ بساطی -

**haberdashery,** *n.* **:** خردہ فروش بزاز یا بساطی کی دوکان -

**Habergeon,** *n.* **:** (تاریخ میں ) بے آستینوں کی زرہ ؛ گلے اور سینے کا بکتر -

**Habile,** *a.* **:** (۱) ہوشیار ؛ ہنرمند ؛ استاد ؛ ماہر - (۲) چست و چالاک ؛ چابک دست ؛ تیز -

**Habiliment,** *n.* **:** کسی خاص تقریب یا موقع کے لیے خاص پوشاک ؛ ( بمزاحاً ) معمولی لباس ؛ ( واحد ) لباس ؛ پوشاک ؛ آرائشی ساز و سامان -

**Habilitate,** *v. t. & i.* **:** (۱) ( کان میں ) کام کرنے کے لئے کافی سرمایہ لگانا - (۲) کسی عہدے یا ملازمت کے لئے خود کو تیار کرنا ( خصوصاً جرمنی کی یونیورسٹی میں معلمی کا عہدہ حاصل کرنیکے لئے )

**habilitation,** *n.* **:** کان میں سرمایہ لگانا ؛ عہدے کے تیاری -

**Habit,** *n.***:** (۱) عادت ؛ خصلت ؛ طبیعت - (۲) ( حیوانیات ؛ نباتیات ) طریق نشو و نما ؛ روش - (۳) (قدیم) لباس خصوصاً پادریوں وغیرہ کا -

*h. of body* : جسمانی ساخت ؛ نظام جسمانی -

*h. of mind* : دماغی ساخت ؛ نظام نفسی -

**Habit,** *v. t.* **:** (۱) لباس پہنانا ؛ پوشاک پہنانا - (۲) ( قدیم ) رہنا ؛ بسنا ؛ سکونت اختیار کرنا -

**Habitable,** *a.* **:** رہنے کے لائق ؛ قابل سکونت ؛ قابل بود و باش -

**habitability habitableness,** *nn.* **:** سکونت پذیری ؛ قابل بود و باش ہونا -

**habitably,** *adv.* **:** قابل سکونت طور پر -

**Habitant,** *n.* **:** (۱) باشندہ ؛ ساکن ؛ رہنے والا ؛ باسی - (۲) کنیڈا کا فرانسیسی نژاد باشندہ -

**Habitat,** *n.* **:** پودے یا جانور کی پیدائش کی اصلی جگہ ؛ زاد بوم ؛ وطن ؛ جائے روئیدگی - (۲) گھر ؛ وطن -

**Habitation,** *n.* **:** (۱) مسکن ؛ بیت ؛ خانہ ؛ مکان ؛ گھر ؛ مقام ؛ استھان - (۲) پرمروز لیگ کی شاخ -

**Habitual,** *a.* **:** (۱) معمولی ؛ ہمیشہ کی ؛ دائمی ؛ مستقل - (۲) مسلسل ؛ مدامی - (۳) عادی ؛ پرانا -

**habitually,** *adv.* **:** عادتاً ؛ معمولاً ؛ مستقلاً ؛ دائماً -

**habitualness,** *n.* **:** عادی ہونا ؛ عادت ؛ معمول -

**Habituate,** *v. t.* **:** (۱) عادی کرنا ؛ ( کسی بات یا کام کی ) عادت ڈالنا ؛ خوگر کرنا ؛ سدھانا -

**habituation,** *n.* : خوگری ؛ خو پذیری ؛ عادی کرنا یا ہونا -

**Habitude,** *n.* : (۱) دماغی یا جسمانی ساخت - (۲) روش ؛ دستور ؛ مستقل طریق عمل ؛ عام اندازہ ؛ رواج ؛ رسم ؛ ریت - (۳) رجحان طبیعت ؛ میلان ؛ رغبت -

*Habitue,* *n.* : (۱) ہمیشہ آنے جانے والا - (۲) مستقل باشندہ ؛ مقیم

*Hachures,* *n.* pl. : وہ خطوط جو نقشہ کشی میں ڈھال کر ہلکے رنگ میں ظاہر کئے جاتے ہیں ؛ خطوط نشیب

*Hacienda,* *n.* : جاگیر ؛ جائداد ؛ مزرعہ ؛ کھیت جس میں مکان بھی ہو ( ہسپانیہ اور ہسپانوی مستعمرات میں ) -

**Hack,** *n.* : (۱) کدال کی قسم کا اوزار - (۲) کان کنوں کا اوزار - (۳) کاری زخم ؛ عمیق زخم ؛ گہرا گھاو ؛ غار ؛ زخم ( خصوصاً ) جو بوٹ کی ٹھوکر سے ہوا ہو -

**Hack,** *v. t.* & *i.* : (۱) کاٹنا ؛ ٹکڑے کرنا ؛ پارچے کرنا - (۲) دندانے ڈالنا ؛ گہرا کرنا - (۳) پاش پاش کرنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا ؛ قیمہ کرنا ؛ بری طرح کاٹنا - (۴) فٹ بال کے کھیل میں حریف کی پنڈلی پر ٹھوکر مارنا - (۵) کاری زخم لگانے کی کوشش کرنا ؛ شدید وار کرنا - (۶) آہستہ آہستہ خشک کھانسی کھانسنا ؛ مدقوق کی کھانسی کھانسنا -

**Hack,** *n.* : (۱) وہ تختہ جس پر شکرے یا باز کے لئے گوشت رکھا جائے - (۲) اینٹیں خشک کرنے کا چوبی چوکھٹا -

*be at h.* : ہنوز شکار پر نہ چھوڑا جانا -

**Hack,** *n.* : (۱) بھاڑے کا ٹٹو ؛ کرائے کا گھوڑا - (۲) مریل گھوڑا یا ٹٹو - (۳) سواری کا معمولی گھوڑا - (۴) کرائے کا ٹٹو ؛ اُجرت پر دوسروں کا ناگوار یا خلاف مذاق کام کرنے والا -

*h. writer* : قلم کا مزدور ؛ مزدور اہل قلم -

**Hack,** *v. t.* & *i.* : (۱) عام کر دینا ؛ کثرت استعمال سے فرسودہ کرنا ؛ معمولی یا حقیر کر دینا - (۲) کرائے کے گھوڑے کام میں لانا - (۲) گھوڑے کو معمولی چال سے چلانا ؛ تگ تگ چلانا -

**Hackery,** *n.* : ( ہندوستان کی ) بیل گاڑی ؛ چھکڑا -

**Hackle,** *n.*, & *v. t.* : (۱) لوہے کی کنگھی جس سے سن کو صاف کرتے ہیں - (۲) وہ پروں کا گچھا جو مرغوں یا دوسرے پالتو پرندوں کی گردن پر ہوتا ہے - (۳) مچھلی کے چارے کا مصنوعی کیڑا جس پر چھوٹا سا خوبصورت پر لگا ہو - (۴) سن کو پنجے سے صاف کرنا ؛ مصنوعی کیڑے کو پر لگانا -

*with his hh. up* : ( مرغ ، کتا ، انسان وغیرہ ) گردن پھلائے ؛ غصے میں -

**Hackle,** *v. t.* : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ کچومر نکالنا ؛ قیمہ کر دینا -

**Hackly,** *a.* : کھردرا ؛ ناہموار ؛ دندانے دار ؛ منکسر حاشیہ -

**Hackmatack,** *n.* : امریکہ کا ایک مخروط درخت جس کے پتے چمک دار ہوتے ہیں -

**Hackney,** *n.*, & *v. t.* : (۱) معمولی گھوڑا - (۲) کرائے کا ٹٹو ؛ اجرت پر خلاف مذاق کام کرنے والا - (۳) عام کرنا ؛ حقیر کرنا ؛ بے وقعت کرنا -

*h - carriage, -coach* : کرایہ کی گاڑی -

**Had** : دیکھو have

**Haddock,** *n.* : کاڈ ( cod ) مچھلی کے مانند چھوٹی مچھلی -

**Hade,** *v. i.* : ( ارضیات ، معدنیات میں ) عمودی خط سے نیچے کی طرف جھکنا ؛ نشیب کی طرف مائل ہونا ؛ جھکنا -

**Hades,** *n.* : ( یونانی دیو مالا میں ) برزخ ؛ عالم ارواح ؛ عالم اسفل ؛ عالم تحت الارض -

**Hadji, Hajji,** *n.* : حاجی -

**Haecceity,** *n.* : ( فلسفہ ) انفرادیت ؛ تشخص ؛ تعین -

**Haemal,** *a.* : (۱) (عضویات) خونی ؛ خون کا ؛ خون کے متعلق ؛ دموی - (۲) وہ چیز جو جسم کے ایک ہی طرف یعنی قلب اور بڑی شریانوں کی طرف واقع ہو ؛ قلب رخی ؛ قلب جانب -

**Haematic,** *a.* & *n.* : (۱) جس میں خون ہو - (۲) جو دوا خون پر عمل کرے - (۳) مصفی خون ؛ مصلح خون -

**Haematin,** *n.* : ( کیمیا ) ایک سیاہ نیلگوں مادہ ، ہیمیٹن -

**Haematite, Hem-,** *n.* : سرخ بھورے یا سیاہی مائل رنگ کا کچا لوہا -

**Haemato-, Hemato-** : ( سابقہ بمعنیٰ ) خون -

*haematocele* : وہ پھوڑا جس میں خون ہو -

**Haemoglobin,** *n.* : خون کے خلیوں کا رنگین مادہ -

**Haemorrhage, hem-,** *n.* : جریان خون ؛ سیلان خون ؛ خون کا جاری ہونا ؛ خون کا بہنا -

*Hafiz,* *n.* : حافظ -

**Hafnium,** *n.* : ہافنیم ؛ ایک دھات جو سنہ ۱۹۲۲ ع میں دریافت ہوئی -

**Haft,** *n.*, & *v. t.* : (۱) قبضہ ؛ موٹھ ؛ دستہ (خنجر، چاقو وغیرہ کا) - (۲) دستہ لگانا ( چاقو وغیرہ کا ) -

**Hag,** *n.* : (۱) بوڑھی عورت - (۲) ساحرہ ؛ جادو گرنی -

*h. -fish* : ایک طرح کی حلقی مچھلی -

*h. -ridden* : مریض کابوس ؛ کابوس زدہ -

**haggish,** *a.* : ( قدیم ) ڈائن کی سی ؛ چڑیل سی ؛ بوڑھی بد صورت ( عورت ) -

**Hag,** *n.* : (۱) بیہڑ زمین میں نرم جگہ - (۲) دلدل میں سخت یا مضبوط جگہ -

*Haggadah* , *n.* : یہودیوں کے مذہبی روایات کی کتاب کا درستانی حصہ -

**Haggard,** *a.* & *n.* : (۱) وحشت زدہ ؛ پریشان حال ؛ بد حال - (۲) نوخیز باز ؛ وہ شہرا جس کے بال و پر نئے نئے نکلے ہوں -

**haggardness,** *n.* : وحشت زدگی ؛ پریشان حالی وغیرہ -

**Haggis,** *n.* : ایک کھانا ؛ ( بھیڑ ، مینڈھے بکرے وغیرہ کے ) دل پھیپڑے اور کلیجی نمک مرچ وغیرہ لگا کر چربی میں ڈکے ہوئے -

**Haggle,** *v. i.*, & *n.* : جھگڑا کرنا ؛ تکرار کرنا ؛ حجت کرنا ؛ مول تول کرنا -

**Hagiarchy** , *n.* : اولیا کی حکومت

**Hagio -** : ( سابقہ بمعنیٰ ) اولیا کا -

*hagio-cracy* : اولیا کی حکومت -

*hagio-grapha* : یہودیوں کی مذہبی کتابیں ، کتاب شرع اور کتاب انبیا کے علاوہ -

*hagio-grapher* : کتب مذکورہ کا لکھنے والا ؛ انبیا اور اولیا کی سوانح عمریوں کا مصنف -

*hagio-latry* : اولیا پرستی -

*hagiology* : انبیا اور اولیا کے سوانح حیات اور اقوال اور کرامات -

*hagioscope*: ( گرجا ) روزن دیوار جس میں سے قربان گاہ نظر آئے -

**Hah**, *int.* & *v. i.* : = ha

**Ha ha** , *int.* : قہقہہ کی آواز ؛ قہ قہ قہ ؛ ہا ہا ہا ؛ خہ خہ خہ –

**Ha-ha**, *n.* : باغ کے گرد کا نشیبی احاطہ ؛ باڑہ یا جنگلہ جو دور سے دکھائی نہ دے –

**Hai (c) k** , *n.* : وہ چادر جسے عرب اپنے سر اور جسم سے لپیٹ لیتے ہیں –

**Hail**, *n.* : ژالہ ؛ اولا ؛ ( گالیوں وغیرہ کی ) بوچھار –

*h. -stone* : اولا –

*h.-storm* : ژالہ باری –

**haily**, *a.* : اولے کا –

**Hail**, *v. i.* & *t.*: (۱) ژالہ باری ہونا ؛ اولے گرنا - (۲) ( استعارتاً ) بوچھار کرنا ؛ بوچھار ہونا

**Hail**, *int.* : مرحبا ؛ خوش آمدید -

*h. -fellow, h. fellow well met* : شیر و شکر -

**Hail**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : سلام کرنا - (۲) خوش آمدید کہنا ؛ استقبال کرنا - (۳) ( جہاز یا شخص وغیرہ کو ) پکارنا ؛ پکار کر بلانا ؛ آواز دینا - (۵) کسی مقام کا باشندہ ہونا -

**Hair**, *n.* : (۱) شعر ؛ مو ؛ بال ؛ رواں ؛ پشم ؛ اون ( جمع hairs متروک ) - (۲) ( نباتیات ) وہ رواں یا باریک اور ملائم خار جو درختوں یا پودوں کے پتے کے اوپر والی چھال کے باریک روزنوں میں ہوتے ہیں - (۳) بال برابر چیز ؛ ذرا سی چیز ؛ خفیف مقدار -

*a h. of the dog that bit you* : دیکھو DOG -

*against the h.* نا گوار ؛ خلاف مذاق ؛ خلاف مرضی -

*do* or *put up, let down her h.* : بالوں کا جوڑا باندھنا یا کھول دینا -

*hairbreadth* or *hair's breadth* : بال بال ؛ ذراسا –

*hairbreadth escape* : بال بال بچ جانا -

*hairbrush* : بال صاف کرنے یا سنوارنے کا برش -

*haircloth* : بالوں کا کپڑا -

*hairdresser* : حجام ؛ نائی ؛ خاص تراش -

*h- line* : (۱) بالوں کی رسی ؛ بالوں کی بٹی ہوئی رسی - (۲) تحریر میں اوپر کی طرف کشش -

*h.- oil* : بالوں میں ڈالنے کا تیل ؛ روغن ؛ پھلیل -

*hairpin* : وہ پن جو بالوں کو ٹھیک طور پر جمائے رکھنے کے لئے لگائی جاتی ہے ؛ ہیر پن –

*h.-powder* : بالوں میں لگانے کا خوشبودار مسالا -

*h. shirt* : ( اب خدمت گار استعمال کرتے ہیں ) جوگیوں راہبوں یا صوفیوں کا کرتا جو بالوں کے کپڑے سے بنتا ہے -

*h.-splitting*: بال کی کھال نکالنا ؛ بیحد باریکی ؛ موشگافی -

*h.-spring* : گھڑی کی بال کمانی -

*h.-stroke* : تحریر میں اوپر کی طرف کشش -

*h.-trigger* : بندوق کی وہ کل جس کے ذرا چھونے سے گھوڑا دب جاتا ہے اور بندوق چل جاتی ہے ؛ بال گھوڑا -

***keep your h. on*** : اوسان بجا رکھو ؛ حواس درست رکھو ؛ طبیعت قابو میں رکھو -

***not turn a hair*** : تیور میلے نہ ہونا ؛ پیشانی پر شکن تک نہ پڑنا ؛ بے چینی اور پریشانی کا مطلق اثر ظاہر نہ ہونا –

*put up, turn up* (her) *h.* : ( عورتوں کا ) بالوں کو بنانا یا سنوارنا -

*to a h.* : بالکل ٹھیک ؛ ذرہ برابر کم نہ زیادہ -

**(-)haired**, *a.* : بال والا -

**hairiness**, *n.* : جھبرا ہونا : بالوں کی کثرت -

**hairless**, *a.* : گنجا ؛ صاف ؛ منڈا ؛ بے بال کا -

**hairlike**, *a.* : بال کی طرح ؛ بال برابر ؛ بہت باریک -

**hairy**, *a.* : بال دار ؛ روئیں دار ؛ جھبرا -

**Hake**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی جو کاڈ سے مشابہ ہوتی ہے -

**Hake,Haik**, *n.* : چوبی قالب یا چوکھٹا جو اینٹیں خشک کرنے اور دوسرے کاموں کے لئے ہوتا ہے –

**Hakeem, Hakim**, *n.* : حکیم ؛ طبیب -

**Hakim**, *n.* : حاکم ؛ فرماں روا ؛ حاکم عدالت -

**Halberd,-rt**, *n.* : ایک آلۂ جنگ جس میں نیزہ اور تبر جڑا ہوا ہوتا ہے ؛ تبر نیزہ -

**Halberdier**, *n.* : وہ شخص جو تبر نیزے سے مسلح ہو -

**Halcyon**, *n.* & *a.* : (۱) ہالسیون ؛ مشہور ہے کہ جب سورج راس الجدی میں ہوتا ہے اس وقت یہ مرغ سمندر میں آشیانۂ رواں بنا کر انڈے دیتا ہے اور اس غرض سے سمندر کی موجوں اور ہواؤں کو جادو سے ساکن رکھتا ہے - (۲) (حیوانیات) اسٹریلیشیا کا مرغ ماہی خور ، مچھرنگا - (۳) پر سکون ؛ ساکن - سکون کا زمانہ ؛

*h. days* : عافیت کا زمانہ ؛ ( لغوی معنی ) چودہ دن کا زمانہ جب آفتاب راس الجدی کے نقطہ پر رہتا ہے -

**Hale**, *a.* : (۱) قوی ؛ موٹا تازہ ؛ ہٹا کٹا - (۲) چست و چالاک توانا ؛ تنومند ( خصوصاً ) بوڑھے آدمی –

**haleness**, *n.*: مضبوطی ؛ توانائی ؛ چستی ؛ ہٹا کٹا ہونا -

**Hale**, *v. t.*: (۱) ( قدیم ) کھینچنا ؛ گھسیٹنا - (۲) جبراً لے جانا -

**Half**, *n.* (pl.halves) & *a.*, & *adv.*: (۱) نصف ؛ نیم ؛ آدھا - (۲) آدھے کے قریب ؛ بہت کچھ ؛ زیادہ تر -

*better h.*: زوجہ ؛ بیوی ؛ جورو ؛ گھر والی -

*cry hh.*: نصف کا دعوی کرنا ؛ آدھے کا دعوے دار ہونا ؛ برابر کا حصہ مانگنا -

*do a thing by hh.* : کسی کام کو ادھورا کرنا -

*east h. -south* مشرق سے 5 5/8 دقیقہ جنوب کی طرف -

*go hh.*: آدھوں آدھ بانٹنا ؛ برابر کا شریک کرنا -

*h. -and h.*: دو مختلف اشیاء کے نصف نصف اجزاء کا مرکب خصوصاً ایل اور پورٹر شراب کا مرکب -

*h. -back* : ( فٹ بال ) دو کھلاڑی جو فارورڈ کھلاڑیوں کے پیچھے کھڑے ہوتے ہیں ؛ ہاف بیک -

*h. -baked* : (استعارتاً ) ناقص ؛ نا مکمل ؛ خام ؛ ضعف العقل

*h. binding of book* : کتاب کی جلد جس میں پشتے اور پٹھوں کے کونوں پر چمڑا لگا ہو اور باقی پر کاغذ یا کپڑا ہو -

*h. -blood* : (۱) سوتیلا (۲) دوغلا ؛ دو نسلا -

*h. -blooded* : دوغلا ؛ دو نسلا -

*h. -boot* : ٹخنوں تک کا بوٹ ؛ ہاف بوٹ -

*h. -bred* : مخلوط النسل -

*h.* -*breed* : دوغلا یا دو نسلا شخص -

*h.* -*brother, sister* : سوتیلا بھائی؛ سوتیلی بہن -

*h. butt* : اڈّا کھیلنے کی چھوٹی چھڑی -

*h.* -*caste* : دوغلا؛ دوسلا؛ مخلوط النسل؛ خصوصاً وہ بچہ جسکا باپ یورپین ہو اور ماں ہندوستانی ہو -

*h.* -*cock* : بندوق کا آدھا چڑھا اور آدھا اترا ہوا گھوڑا -

*halfcrown* : انگلستان کا سکہ جسکی قیمت دو شلنگ چھ پنس ہوتی ھے؛ ڈھائی شلنگ کی رقم؛ ڈھائی شلنگ کا -

*h* -*hearted* : جوش سے خالی؛ بیدلی کا - نیم گرم -

*h* -*heartedly* : بغیر کسی جوش کے؛ بیدلی سے؛ نیم گرمی سے -

*h. heartedness* : بیدلی؛ نیم گرمی -

*h. holiday* : نصف تعطیل؛ آدھی چھٹی کا دن (نصف آخر کا) -

*h.* -*length* : کمر تک کی تصویر؛ نیم قد تصویر -

*h* -*mast high* : (جھنڈا) نصف مستول کی بلندی پر؛ ماتم کی علامت -

*h. moon* : نصف قمر؛ آدھا چاند؛ ہلال؛ ہلالی شکل کی ہلال نما شے -

*h. mourning* : ماتمی لباس (سیاہ اور بھورا ملا ہوا) -

*h. (an hour) past two (o'clock)* : ڈھائی بجے -

*h. pay* : نصف تنخواہ؛ فوجی یا بحری افسر کی جب وہ اپنی متعلقہ خدمت انجام نہ دے رہا ہو -

*h.* -*seas-over* : نیم مدہوش؛ نیم مست؛ نیم مخمور -

*h. three* : (بحری اصطلاح میں) $3\frac{1}{2}$ فیدم؛ ساڑھے تین بلی؛ ۷ گز -

*h.* -*timer* : وہ جو آدھے دن مدرسے میں پڑھے اور آدھے دن مزدوری کرے؛ نیم وقتی طالبعلم -

*h.* -*truth* : وہ بات جو پوری حقیقت کو ظاہر نہ کرے؛ ادھوری سچ -

*h.* -*way house* : وہ سرائے جو دو شہروں یا قصبوں کے ٹھیک درمیان میں ہو؛ بیچ کی سرائے -

*h.* -*witted* : ضعیف العقل؛ بلہا -

*h.* -*yearly* : ششماہی؛ چھ ماہی -

*not h.*: (۱) کافی نہیں - (۲) (روز مرہ) بالکل نہیں؛ مطلق نہیں - (۳) (عامیانہ) بہت زیادہ؛ زیادہ سے زیادہ -

*too clever by h.*: (طنزاً) ضرورت سے زیادہ چالاک -

**Halfpenny, n.** : مسی سکہ جسکی قیمت دو پیسے ھے؛ نصف پینی -

*turn up again like a bad h.*: ہر پھر کر آپہنچنا؛ بار بار لوٹ آنا -

**Halidom, n.**: پاک چیز؛ مقدس شے -

*by my h.* : قسم ان چیزوں کی جنھیں میں مقدس سمجھتا ہوں -

**Halieutic, a. & n.**: (۱) ماھی گیری کے متعلق - (۲) ماھی گیری؛ ماھی گیری کا فن -

**Hall, n.**: (۱) بڑا کمرہ؛ بڑا دالان (۲) تعلقدار یا زمیندار کا مکان - (۳) (یونیورسٹی) تعلیم گاہ یا درس گاہ جس کا منتظم ہو مگر فیلو نہ ہو - (۴) (انگلستان کے کالجوں وغیرہ میں) کھانے کا کمرہ؛ اس کمرے میں کھانا - (۵) پیشہ وروں کی برادری کی جلسہ گاہ - (۶) بڑا کمرہ جس میں عام جلسے وغیرہ ہوتے ہیں - (۷) ڈیوڑھی - سرکاری مہر؛ مہر تصدیق؛ وہ سرکاری مہر جو طلائی یا نقرئی اشیاء پر بطور تصدیق و سند لگائی جائے (استعارتاً) مہر تصدیق ثبت کرنا -

*Liberty H.*: وہ جگہ جہاں ہر شخص بے روک ٹوک جو چاہے کر سکے -

**Hallelujah, -luiah** : دیکھو Alleluia -

**Halliard** : دیکھو Halyard -

**Hallo, -loa** *int., n., & v. i.* : (متوجہ کرنے یا اظہار تعجب کے لئے) ہوت؛ اخاہ؛ ہلو کی آواز؛ ہلو کہہ کر پکار نا -

**Halloo,** *int.*: لے لے؛ کتوں کو شکار کے لئے ہلکارنے کی آواز

**Halloo;** *v. i. & t.*: (۱) ہلکارنا؛ لگے لگے کہنا؛ ہلو کا نعرہ لگانا - (۲) کسی کو متوجہ کرنے کے لئے پکارنا -

**Hallow, n.**: مقدس بزرگ؛ ولی -

**Hallow, v. t.**: (۱) پاک یا مقدس کرنا - (۲) تعظیم کرنا؛ احترام کرنا -

**Hallow, v. t. & i.**: (۱) للکارتے ہوئے پیچھا کرنا - (۲) کتوں کو ہلکارنا یا شکارنا -

**Hallucinate, v. t.**: (۱) کسی شخص کے دماغ پر غلط اثر ڈالنا؛ غلط خیال پیدا کرنا؛ گمراہ کن اثر ڈالنا -

**Hallucination, n.** : فریب نظر؛ فریب خیال؛ تصور کا دھوکا؛ وھم -

**hallucinatory, a.**: وھمی؛ خیالی -

**Halm** ; = Haulm

**Halma, n.**: ایک کھیل جو بساط یا تختہ پر کھیلا جاتا ھے اور جس میں ۲۵۶ خانے ہوتے ہیں -

**Halo, n., & v. t.**: ہالہ (چاند سورج وغیرہ کا) - (۲) حلقہ؛ دائرہ - (۳) اولیا کے سر کا حلقۂ نور؛ اولیا کا نورانی تاج - (۴) اولیا کی تصویر میں سر کے گرد نورانی دائرہ - (۵) روحانی عظمت - (۶) حلقۂ نور بنانا؛ ہالہ بنانا؛ روحانی نور یا عظمت بخشنا -

**Halt, n., & v. i. & t.** : (۱) مقام؛ منزل؛ پڑاؤ؛ وقفہ؛ ٹھہراؤ - (۲) ٹھہرنا؛ مقام کرنا؛ پڑاؤ ڈالنا - (۳) (فوج) ٹھہرانا؛ پڑاؤ یا ڈیرہ ڈالنا -

**Halt, a.**: لنگڑا؛ لولا؛ لنجا -

**Halt, v. i., & n.**: (۱) رک رک کر چلنا - (۲) پس و پیش کرنا؛ تامل کرنا؛ مذبذب ہونا؛ ھچکچانا - (۳) (عروض) سکتہ پڑنا؛ وزن سے گرنا - (۴) (دلیل کا) ناقص ہونا؛ کمزور ہونا - (۵) (قدیم) لنگ؛ لنگڑا پن

**haltingly**, *adv.*: رک رک کر؛ پس و پیش کے ساتھ؛ لنگڑا کر -

**Halter, n., & v. t.**: (۱) تسمہ؛ رسی؛ ڈوری جس میں گلے میں ڈالنے کے لئے حلقہ ہو - (۲) پھانسی کی رسی - (۳) پھانسی؛ پھانسی کی موت - (۴) گلے میں رسی ڈالنا؛ پھانسی دینا -

*h.* -*break* : گھوڑے کو باگ ڈور کا عادی کرنا -

**Halve, v. t.**: (۱) مساوی حصے کرنا؛ برابر حصے کرنا؛ نصف نصف کرنا؛ آدھوں آدھ کرنا - (۲) نصف کرنا؛ نصف کر دینا؛ شہتیروں کے سرے آدھے تراش کر جوڑنا -

*h. a hole with* : (گولف) اتنی ھی بار میں سوراخ میں گیند پہنچانا جتنی بار میں دوسرے نے پہنچائی ھے -

**Halyard, Halliard, Haulyard, n.**. (بحری) بادبان کش؛ وہ رسا یا رسی جو بادبان چڑھانے کے اتارنے کے کام آتی ھے -

**Ham**, *n.*: (۱) پشت ران ؛ پٹھا ؛ (قدیم) گھٹنے کا خم - (۲) سور کی نمکین دھوئیں میں پکائی ہوئی ران -

**Ham**, *n.*: (تاریخ) قصبہ ؛ بستی ؛ موضع ؛ گاؤں -

**Hamadryad**, *n.*: (۱) ( دیومالا ) درخت میں رہنے والی پری جو درخت میں پیدا ہوتی اور اسکے خشک ہوتے ہی مر جاتی ہے - (۲) ہندوستان کا زہریلا سانپ ؛ حبش کا بڑا بندر -

**Hamburgh**, *n.*: (۱) ایک قسم کا سیاہ انگور - (۲) ایک قسم کا چھوٹا پرند جو پالا جاتا ہے -

**Hames**, *n. pl.*: دو چوبی یا آہنی خمدار قلابے جو بگھی کے گھوڑوں کے گلے میں پڑتے ہیں -

**Hamite**, *n.*: حامی ؛ حام کی اولاد ؛ مصری یا افریقہ کی نسی دوسری نسل سے -

**hamitic**, *a.*: حامی -

**Hamite**, *n.*: مٹی کی پرتوں میں دبا ہوا گھونگے کی قسم کا جانور -

**Hamlet**, *n.*: دیہہ ؛ چھوٹا گاؤں ؛ بستی ؛ خصوصاً وہ چھوٹا گاؤں جس میں کوئی گرجا یا معبد ہو -

**Hammer**, *n.*: (۱) ہتوڑا ؛ ہتوڑی ؛ مارتول ؛ موگری - (۲) ( بندوق ) گھوڑا - (۳) پیانو وغیرہ کی مضراب -(۴) نیلام کرنے والے کی موگری ( جو نیلام کرتے وقت میز پر ماری جاتی ہے ) -

*come under the h.*: نیلام ہونا -

*h. and tongs*: پوری طاقت سے ؛ ایڑی چوٹی کا زور لگا کر -

*h. -beam*: وہ کڑی جو بڑے شہتیر کے نیچے دیوار سے نکلی ہوئی ہو -

*h. -cloth*: کوچ بکس کی پوشش -

*h. -head*: (۱) ہتوڑے کا سر - (۲) ایک بڑی مچھلی - (۳) ایک افریقی پرندہ -

*hammerman, hammersmith*: ہتوڑے سے کام کرنے والا ؛ سنار ' لہار وغیرہ -

*knight of the h.*: آہنگر ؛ لوہار -

*throwing the h.*: وزنی ہتوڑے پھینکنے میں مقابلہ کرنا -

**hammerless**, *a.*: ( بندوق ) جس کا گھوڑا نہ ہو

**Hammer**, *v. t. & i.*: (۱) ہتوڑے مارنا - (۲) کوٹنا ؛ پیٹنا ؛ ٹھوکنا - (۳) لڑائی یا کھیل میں ہرانا ؛ پیٹنا - (۴) ( کسی کام میں ) سخت محنت کرنا - (۵) ( اسٹاک کا بازار ) موگری تین بار مارنا ( یہ ظاہر کرنے کے لئے کہ فلاں شخص ادائیگی کے وعدے میں جھوٹا ٹھیرا )

*h. idea into person's head.*: بات کو کسی کے دماغ میں ٹھونسنا -

*h. out*: گھڑنا ؛ سوچ کر نکالنا -

**Hammock**, *n.*: جھولن کھٹولا ' جالی دار جھولا -

*h. chair*: جھولن کرسی -

**Hamper**, *n.*: بید وغیرہ کا بنا ہوا صندوق یا پٹارہ جس میں کھانے پینے کی چیزیں اور ترکاریاں وغیرہ رکھی جاتی ہیں -

**Hamper**, *v. t. & n.*: (۱) بیچ میں کوئی چیز رکھکر راہ روک دینا - (۲) ( مجازاً ) روکنا ؛ مانع ہونا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ روڑے اٹکانا - (۳) ( بحری ) جہاز کا بھاری سامان -

**Hamshackle**, *v. t.*: ( گھوڑے وغیرہ کے ) اگلے پیر اور گلے کو باہم رسی سے باندھنا -

**Hamster** *n.*: چوہے کی قسم کا ایک جانور جس کے منہ میں جھلی دار تھیلیاں ہوتی ہیں اور اُن میں اناج وغیرہ بھر کر وہ اپنے سرمائی (موسم سرما کے) ذخیرہ میں لیجاتا ہے -

**Hamstring**, *n., & v. t*: ( انسان کے جسم میں ) پچھلی ٹانگ میں گھٹنے کے پیچھے کی موٹی نس - (۲) انسان یا حیوان کی یہ نس کاٹ کر لنگڑا کردینا -(۳) (مجازاً) لنگڑا یا لولا کردینا -

**Hamulus**, *n.*: ( تشریح ' حیاتیات ' نباتیات ) سر خمیدگی -

**Hand**, *n.*: (۱) ید ؛ دست ؛ ہاتھ - (۲) بندر کا ہاتھ یا پیر - (۳) چوپایوں کا اگلا پیر - (۴) خط - (۵) دستکار - (۶) قبضہ - (۷) سمت - (۸) چار انچ کی ناپ - (۹) گھڑی کی سوئی -

*a legible, h.*: صاف تحریر ' خط -

*all hh.*: مزدور ؛ عملہ ( کارخانے جہاز وغیرہ کا ) -

*at h.*: (۱) نزدیک؛ قریب ؛ متصل؛ پاس - (۲) قریب الوقوع -

*bear a h.*: شرکت کرنا ؛ شریک ہونا ؛ حصہ لینا ؛ مدد دینا -

*be h. in glove with*: شیر و شکر ہونا -

*bind one h. and foot*: اچھی طرح جکڑ لینا -

*brought up by h.*: بچہ جو شیشی کا دودھ پلا کر پالا جائے -

*by h.*: محنت مزدوری سے؛ ہاتھ پیر کی مشقت سے -

*by the hh. of*: وسیلہ ' ذریعہ ' واسطہ ( سے ) -

*by the same h.*: ایک ہی صناع یا کاریگر سے -

*change hh.*: ایک کے قبضہ سے دوسرے کے قبضہ میں جانا ؛ ( ملکیت ) کا منتقل ہونا -

*clean hh.*: ( مجازاً ) معصومیت ؛ بے قصوری؛ پاکدامنی -

*come to h.*: (۱) واقع ہونا - (۲) وصول ہونا ؛ حاصل ہونا ؛ ہاتھ لگنا -

*do a h.'s turn*: ذرا سا ہاتھ ہلانا ؛ خفیف سی محنت کرنا -

*for one's own hand*: خود اپنے واسطے -

*(live) from hand to mouth*: روز کنواں کھودنا روز پانی پینا ؛ جتنا کمانا سب اڑادینا -

*give one's h. to*: شادی کا اقرار؛ نکاح کا وعدہ کرنا -

*h. -bag*: چھوٹا بیگ ؛ دستی بیگ؛ ہینڈ بیگ -

*h. -ball*: گیند؛ دستی گیند؛ ہینڈ بال ( ایک کھیل کا نام) -

*h. bell*: (۱) چھوٹی گھنٹی ؛ وہ گھنٹی جو ہاتھ سے بجائی جائے - (۲) ایک ساز کا نام -

*h. bill*: دستی اشتہار ؛ وہ مطبوعہ چھوٹا اشتہار جو ہاتھ سے تقسیم کیا جائے -

*h. book*: دستی کتاب؛ رسالہ ؛ گائڈ ؛ دستور العمل -

*h. -canter*: ہلکا پویا -

*h. -cart*: وہ گاڑی جو ہاتھ سے کھینچی جائے ؛ دستی گاڑی -

*handcuff*: ہتکڑی لگانا ؛ ہتکڑی ڈالنا ؛ ہتکڑی -

*h. gallop*: ہلکی سرپٹ ( چال )

*h. -glass*: (۱) دستی آئینہ ؛ وہ آئینہ جس میں چوبی دستہ لگا ہوا ہو - (۲) مکبر شیشہ -

*handgrip*: دستی گرفت ؛ ہاتھ کی پکڑ ؛ مصافحہ -

*handhold*: گرفت ( جسپر ہاتھ رکھکر اوپر چڑھائیں) -

*h. in h.:* هاتھ میں هاتھ ڈالے -

*h. -line :* مچھلی کی ڈور ؛ شست -

*h. -made :* هاتھ کی بنی ( هوئی چیز ) -

*handmaid (en) :* (۱) ( قدیم ) خادمہ؛ کنیز ؛ لونڈی - (۲) ( مجازاً ) تابعدار -

*h. -organ :* ارگن ؛ هاتھ کا باجہ -

*h. to h.:* دست بدست -

*(win) hh. down :* آسانی سے ' بغیر کسی دقت کے ( جیتنا ) -

*handshake :* مصافحہ -

*hh. off! :* خبر دار جو هاتھ لگا یا -

*handspike :* شام لگا هوا ڈنڈا ( جو توپ خانے اور جهاز میں اِستعمال هوتا هے ) -

*hh. up :* اٹھاؤ هاتھ ( یعنی هاتھ اٹھا کر خاموش کھڑے هو ' مزاحمت سے باز رهو ) -

*handwriting :* تحریر ( کسی خاص شخص کی) -

*have a h. in :* شریک هونا ؛ تعلق رکھنا -

*have, keep one's h. in :* مشق هونا ؛ کرتے رهنا ؛ مشق جاری رکھنا -

*his h. is out :* اس کی مشق چھوٹ گئی هے -

*in h. :* (۱) موجود ؛ هاتھ میں - (۲) اختیار میں؛ مرضی پر - (۳) زیر نگرانی - (۴) زیر غور ؛ زیر توجہ -

*in the hh. of :* قبضہ میں ؛ اختیار میں -

*lay hh. on :* (۱) چھونا ؛ هاتھ لگانا - (۲) پکڑنا -

*on all hh.:* هرطرف ؛ هرطرف سے ؛ بالا تفاق -

*off h.:* (۱) بلا تامل ؛ برجستہ ؛ فی البدیہہ؛ بے ساختہ - (۲) فی الفور ؛ فوراً ؛ جھٹ؛ اسی وقت -

*on h.:* قبضہ میں ؛ هاتھ میں ؛ پاس -

*on one's hh.:* ( کسی کے ) سر ؛ ذمے -

*on the one h., on the other h.:* ایک طرف؛ دوسری طرف -

*out of h.:* (۱) فوراً - (۲) برجستہ ؛ فی البدیہہ - (۲) قابو سے باهر -

*serve h. and foot :* تن دهی سے ( کسیکی ) خدمت کرنا -

*take in h.:* هاتھ ڈالنا ؛ اپنے ذمے لینا -

*to go h. in h. :* (۱) برابر چلنا - (۲) پهلو بہ پهلو رهنا ؛ دوش بدوش رهنا -

*to h.:* قریب ؛ پاس ؛ جهاں فوراً هاتھ پهنچ سکے -

*to one's h.:* کیا کرایا ؛ تیار -

*two-handed, three-handed, &c. :* (۱) دوهتھا ؛ تهتھا وغیرہ -

*with a heavy h. :* سختی سے ؛ جبر و تشدد سے -

*with a high h. :* (۱) دلیری سے ؛ جرات سے - (۲) نخوت سے ؛ غرور سے -

**handless,** *a.:* لنجھا ؛ بے هاتھوں کا ؛ بے سوئی کی -

**Hand,** *v. t. :* (۱) مدد دینا ؛ هاتھ سے سهارا دینا ( کسیکو سوار کرانے یا سواری سے اتارنے میں) - (۲) (بحری) لپیٹنا ( باد بان ) - (۳) دینا ؛ حوالہ کرنا ؛ سونپنا ؛ عنایت کرنا ؛ بخشنا - (۴) ( down کے ساتھ ) منتقل کرنا ؛ پهنچانا ؛ نسلاً بعد نسلٍ منتقل رنا -

**Handful,** *n.* (pl. -fuls): (۱) (مقدار ) مٹھی بھر؛ تھوڑا سا - (۲) ( تعداد ) گنتی کے ( لوگ ) ؛ گنے چنے؛ معدودے چند - (۳) ( روزمرہ ) تکلیف دہ ' بار خاطر (آدمی یا کام) -

**Handicap,** *n. & v. t. :* (۱) مقید دوڑ یا مقابلہ ؛ وہ دوڑ' گھڑ دوڑ یا مقابلہ جس میں بعض مقابلہ کرنے والوں پر کوئی قید عائد کی جائے ؛ مشروط مقابلہ - (۲) ( گھڑ دوڑ وغیرہ میں ) شرط یا قید جو مقابلہ کرنے والے پر عائد کی جائے - (۳) ( مجازاً ) رکاوٹ ؛ روک - (۴) مقابلہ کرنے والے پر خاص شرط یا قید عائد کرنا - (۵) ( مجازاً ) ( واقعات و حالات کا ) سنگ راہ بننا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ ناموافق هونا -

**Handicraft,** *n. :* (۱) دستکاری ؛ صنعت ؛ کاریگری ؛ هنر - (۲) صنعتی پیشہ ؛ حرفہ -

*handicraftsman :* دستکار ؛ صناع ؛ حرفت پیشہ ؛ کاریگر -

**Handiwork,** *n.:* (۱) هاتھ کا کام ؛ دستی کام ؛ دستکاری - (۲) کارسازی ؛ کام ؛ کارستانی ؛ حرفت -

**Handkerchief,** *n.:* ریشمی یا سوتی چھوٹا رومال ؛ دستمال؛ دستی -

*neck h., neckerchief:* گلوبند؛ وہ رومال جوگلےمیں باندھاجائے-

*pocket -h.:* جیبی رومال -

*throw the h. to :* (۱) ( بعض کھیلوں میں ) رومال پھینکنا کہ دوسرا فریق اس کا پیچھاکرے - (۲) ( کسی شخص کے ساتھ ) سر پرستانہ التفات کا اظهار کرنا -

**Handle,** *n.:* (۱) دستہ ؛ قبضہ ؛ موٹھ - (۲) واقعہ جس سے فائدہ اٹھا یا جاسکے ؛ بهانہ -

*h. -bar :* دو دستہ سلاخ ؛ بائسکل وغیرہ کے چلانے کا ڈنڈا جس کے دونوں طرف دستے هوتے هیں -

*h. of the face* ناک ؛ بینی -

*h. to one's name :* خطاب ؛ لقب -

**Handle,** *v. t.:* (۱) چھونا؛ هاتھ لگانا؛ هاتھ پھیرنا - (۲) معاملے کو ) نمٹانا ؛ انجام دینا - (۳) ( کاموں یا اشخاص کو) قابو میں رکھنا؛ نظم و ضبط میں رکھنا - (۴) سلوک کرنا ؛ برتاؤ کرنا ( اچھا یا برا ) - (۵) کسی ( مضمون یا موضوع پر ) بحث کرنا ؛ لکھنا یا تقریر کرنا - (۶) ( کسی مال کا ) کاروبار کرنا ؛ بیوپار کرنا -

**Handly-page,** *n.:* ایک قسم کا بڑا طیارہ -

**Han (d) sel,** *n., & v. t.:* (۱) نو روز کا تحفہ ؛ وہ تحفہ جو کسی نئےدور کے شروع کرنے پر دیا جائے - (۲) بیعانہ - (۳) آنے والے تغیر کا نمونہ ؛ نئے دور کی تهنیت میں تحفہ دینا ؛ کسی نئی چیز کی سب سے پهلے آزمائش کرنا -

**Handsome,** *a. :* (۱) خوبصورت ؛ خوب رو ؛ خوشرو ؛ خوشنما ؛ خوش وضع ؛ خوش قطع ؛ شکیل ؛ جمیل ؛ حسین ؛ قبول صورت ؛ انوپ - (۲) فیاضانہ؛ مهربانی کا؛ اچھا؛ عالی ظرفی کا (برتاؤوغیرہ)- (۳) معقول ؛ کافی ' اچھی خاصی کثیر ( رقم ' قسمت وغیرہ ) -

**handsomely,** *adv.:* خوبصورتی سے ؛ عالی ظرفی سے ؛ فیاضی سے ؛ کافی مقدار میں -

**handsomeness,** *n.:* حسن ؛ خوبصورتی ؛ خوبی ؛ معقول مقدار میں هونا -

**Handy,** *a. :* (۱) موجود ؛ تیار - (۲) برتنے میں سهل ؛ سبک -

(۳) سبک دست ؛ باسلیقہ -

*handy-dandy* : بچوں کا کھیل جس میں یہ پوچھتے ھیں کہ چھپی ھوئی چیز کونسی مٹھی میں ھے -

*handy-man* : ھر کارہ ؛ وہ ملازم جو متفرق کام کرے ( اکثر ملاح کے لئے آتا ھے ) -

**handily**, *adv.* : سہل بری سے ؛ سبک ستی سے ؛ سلیقے سے -

**handiness**, *n.* : سہل بری ؛ سبک ستی ؛ سلیقہ -

**Hang**, *v. t. & i.* : (۱) آویزاں کرنا ؛ ٹانگنا ؛ لٹکانا ( کھونٹی کیل وغیرہ سے ) - (۲) (گوشت وغیرہ ) خشک کرنے یا نرم کرنے کے لئے لٹکانا - (۳) دیوار پر ( تصویر ) لگانا یا لٹکانا - (۴) دیوار پر ( ابری یا کاغذ ) چسپاں کرنا - (۵) ( مکان میں گھنٹی ) لگانا - (۶) معلق کرنا ؛ ادھر میں لٹکانا ؛ ( دروازوں کا قبضوں پر اور پلنگ کا کمانیوں پر ) قائم کرنا یا اٹکانا - (۷) پھانسی دینا ؛ سولی دینا ؛ دار پر کھینچنا - (۸) سر جھکا لینا ( شرم وغیرہ سے )- (۹) لٹکنا ؛ معلق ھونا ؛ لٹکا رھنا ؛ آویزاں ھونا ؛ ٹنگا رھنا ؛ پھانسی پانا ؛ ( مجازاً ) معلق ھونا : فیصلہ نہ ھونا ؛ منڈلانا - (۱۰) تصویروں ، قندیلوں وغیرہ سے آراستہ کرنا -

*hang about.* : آس پاس ٹہلتے رھنا ؛ چکر کاٹتے رھنا -

*h. back* : جھجکنا ؛ رکنا ؛ چلتے چلتے رک جانا -

*h. - dog* : کمینہ ؛ ذلیل ؛ خوشامدی ؛ کمینہ پن کا ؛ ذلیل ؛ خوشامد کا -

*h. fire* : ( بندوق وغیرہ کا ) چلنے میں دیر کرنا ؛ رکنا ؛ ( مجازاً ) کام میں دیر کرنا -

*h. heavy* : ( وقت کا ) مشکل سے کٹنا ؛ دوبھر ھوجانا -

*h. man* : جلاد -

*h. -nail* : = agnail

*h. off* : پیچھے رہ جانا -

*h. on* : (۱) دست نگر ھونا ؛ طفیلی ھونا - (۲) آسرا رکھنا ؛ بھروسہ رکھنا ؛ تکیہ کرنا - (۳) توجہ کرنا - (۴) چمٹا رھنا -

*h. out* : ( کھڑکی وغیرہ سے ) کسی چیز کا باھر لٹکانا ؛ نیچے جھکا رھنا یا نکلا رھنا ؛ ( عامیانہ ) رھنا ؛ اقامت پزیر ھونا -

*h. together* : (۱) مربوط ھونا - (۲) ساتھ رھنا ؛ مل جل کر رھنا -

*h. up* : (۱) لٹکانا ؛ آویزاں کرنا ؛ ( مجازاً ) الگ کرنا ؛ بالائے طاق رکھنا - (۲) کھٹائی میں ڈالنا ؛ ملتوی کرنا ؛ معرض التوا میں ڈالنا -

**Hang**, *n.* : - (۱) خم ؛ جھوک ؛ جھکاؤ ؛ ڈھال - (۲) لٹکنے کا انداز

*get the hang of* : اٹکل پانا ؛ گُر سمجھ لینا

*not a h.* : ( روز مرہ ) کچھ نہیں ؛ ذرہ برابر بھی نہیں -

**Hangar**, *n.* : وہ جنگل جو ڈھلواں پہاڑی پر ھو -

**Hanger**, *n.* : (۱) لٹکانے والا ؛ لٹکنے والا ؛ پھانسی پانیوالا - (۲) کڑا وغیرہ جس میں کوئی چیز لٹکائی جائے - (۳) وہ زنجیر یا رسی جس سے دیگچی چولہے پر لٹکائی جائے - (۴) ( لکھنے میں ) دو خمہ شوشہ ؛ وہ شوشہ جس میں دو خم ھوں (مثلاً s) - (۵) چھوٹی تلوار ؛ نیمچہ ؛ چھرا

*h. -on.* : دست نگر ؛ طفیلی ؛ حاضر باش ؛ حلو دار ؛ حاشیہ نشین -

**Hanging**, *n.* : (۱) لٹکانا ؛ لٹکنا ؛ پھانسی پانا ؛ پھانسی دینا - (۳) دیوار کے پردے ؛ چھت گیری وغیرہ -

*a h. matter* : پھانسی کا معاملہ ؛ سولی کا معاملہ ؛ وہ جرم جس کی سزا قتل ھو -

*h. committee* : وہ مجلس جو اس کا فیصلہ کرتی ھے کہ نمائش میں کونسی تصویریں رکھی جائیں ؛ مجلس انتخاب تصاویر -

**Hank**, *n.* : (۱) لچھا ؛ انٹی ؛ پھینٹی ( خصوصاً وہ جس میں ۸۴۰ گز سوت یا ۵۶۰ گز اون کا تاگا ھو ) - (۲) ( جہازرانی ) باد بان گیر ؛ رسی کا گول پھندا یا لوھے وغیرہ کا کڑا جس سے بادبان مستول کی رسی میں اٹکا دئے جاتے ھیں -

**Hanker**, *v. i.* : (۱) آرزو ھونا ؛ تمنا ھونا ؛ دل چاھنا ؛ طلب ھونا -

**hankering**, *n.* : آرزو ؛ شوق ؛ تمنا ؛ طلب ؛ چاہ ؛ میل ؛ رغبت -

**Hanky**, *n.* : ( بچوں کی زبان ) رومال -

**Hankey-panky**, *n.* : (۱) شعبدہ بازی ؛ بازیگری ؛ نظر بندی ؛ مداری کا کھیل ؛ بھان متی کا تماشا - (۲) چال ؛ سازش -

**Hanover**, *House of H.* : انگلستان کے بادشاہ جارج اول سے وکٹوریا تک -

**Hans**, *n.* : جرمن یا ڈچ کا عرفی نام -

**Hansardize** *n.* : برطانوی پارلمنٹ کے کسی رکن کی تقریر کا اس کی گذشتہ تقریروں سے مقابلہ کرکے تناقص بیان ثابت کرنا ( لیوک هنسرڈ سنہ ۱۷۵۲ ع سے ۱۸۲۸ ع تک زندہ رھا اسنے برطانوی پارلیمنٹ کے مباحثات و مناظرات کو کتابی شکل میں شائع کرنے کا دستور نکالا تھا ، اس کی اولاد سنہ ۱۸۸۹ ع تک یہ روئیداد میں شائع کرتی رھی ) -

**Hanse** *n.* : جمیعت تجار ؛ جمیعت هنزا ؛ جرمنی کے چند شهروں کی سیاسی اور تجارتی مجلس سنہ ۱۲۴۱ ع میں همبرگ اور لیوبک ( جرمنی کے دو شہروں ) کے تاجروں میں تاجرانہ اور مدافعانہ اتحاد کے متعلق ایک معاهدہ هوا تھا جس کے مطابق ایک انجمن بنائی گئی تھی اس کا یہ مقصد تھا کہ وہ جرمنی کے تجارتی شہرون کے حقوق و مفاد کی حفاظت کرے ) -

**hanseatic**, *a.* : (۱) اس جمیعت کے متعلق ؛ هنزائی - (۲) جمیعت مذکورہ کے داخلے کی فیس -

**Hansom (cab)**, *n.* : کوائی کی ٹم ٹم ( اس کا ھانکنے والا پیچھے بیٹھا کرتا تھا اور باگ ڈور چھتری یا ٹپ پر سے ھوکر اس کے ھاتھ میں رھتی تھی -

**Hanwell**, *n.* : - لندن کے پاگل خانے کو کہتے ھیں جو ھنویل میں ھے -

**Hap**, *n.* : (۱) اتفاق ؛ قسمت ؛ تقدیر - (۲) اتفاقی واقعہ ؛ حادثہ -

**Hap**, *v. t.* : (۱) ( قدیم ) اتفاقاً کرنا ( کوئی کام ) - (۲) اتفاقاً واقع ھونا ؛ ناگہاں ظہور پذیر ھونا -

*Hapax legomenon*, *n.* : وہ لفظ جو سارے ادب میں صرف ایک موقع پر استعمال ھوا ھو -

**Haphazard**, *n.* & *a.* & *adv.* : محض اتفاق -

*at, by h.* : اتفاقی ؛ اتفاقاً ؛ اٹکل پچو -

**Hapless**, *a.* : - بد بخت ، بد نصیب ؛ بد قسمت ؛ کمبخت ؛ ابھاگی

**haplessly**, *adv.* : بد بختانہ ؛ بد نصیبی سے -

**Haplography**, *n.* : جو حرف یا بول دو بار لکھنا چاہیے اسے غلطی سے ایک بار لکھنا (مثلاً Philology کی جگہ Philogy) -

**Haply**, *adv.* : قدیم (۱) اتفاقاً؛ اتفاق سے - (۲) مبادا؛ شائد -

**Haporth** : دیکھو HALFPENNY

**Happen**, *v. i.* : (۱) واقع ہونا؛ پیش آنا؛ اتفاقاً واقع ہونا - (۲) اتفاقاً کرنا (کوئی کام) - (۳) گذرنا؛ بیتنا؛ پیش آنا - (عموماً جمع میں)

**happening**, *n.* : حادثہ؛ واقعہ؛ ماجرا -

**Happy**, *a.* : (۱) مبارک؛ خجستہ؛ فرخندہ؛ فرخ؛ مسعود - (۲) اقبال مند؛ خوش نصیب؛ خوش قسمت - (۳) خوش؛ مسرور؛ دلشاد؛ قانع؛ مطمئن - (۴) برمحل؛ موزوں؛ مناسب -

*h.-go-lucky* : لا وبالی؛ بے پروا -

**happily**, *adv.* : خوش قسمتی سے؛ خوش نصیبی سے؛ راحت سے؛ مسرت سے؛ آسودہ حالی سے -

**happiness**, *n.* : (۱) خجستگی؛ فرخندگی؛ سعادت؛ اقبال مندی؛ خوش نصیبی - (۲) راحت؛ مسرت؛ آسودہ حالی؛ سکھ؛ آنند - (۳) برمحل ہونا؛ موزوں ہونا -

*Hara-kiri*, *n.* : (۱) شکم دری؛ جاپانی طرز کی خود کشی (جاپان کے امراء معززین و فوجی حکام میں دستور ہے کہ جب ان میں سے کسی کو سزائے موت دی جاتی ہے یا کسی اور طرح ان کی ذلت ہوتی ہے تو اپنا پیٹ چاک کرکے خود کشی کرلیتے ہیں) -

**Harangue** *n. & v. i. & t.* : (۱) خطبہ؛ تقریر - (۲) پرجوش یا ولولہ انگیز تقریر؛ زور دار تقریر - (۳) تقریر کرنا؛ خطبہ دینا؛ پرجوش تقریر کرنا؛ داد خطابت دینا -

**Haras** (or ahrah) : گھوڑوں کی افزائش نسل کا مقام؛ مرکز افزائش نسل -

**Harass**, *v. t.* : (۱) بار بار کے حملوں سے پریشان کرنا؛ ناک میں دم کرنا؛ قافیہ تنگ کرنا؛ زیر کر دینا - (۲) تکلیف دینا؛ اذیت پہنچانا؛ دق کرنا؛ پریشان کرنا؛ ستانا؛ تشویش میں ڈالنا -

**harassment**, *n.* : پریشانی؛ تشویش؛ بد حواسی؛ ایذا دہی؛ تکلیف؛ دکھ؛ زچ کرنا؛ دق کرنا؛ ستانا -

**Harbinger**, *n. & v. t.* : (۱) نقیب؛ چاؤش؛ آمد کی خبر دینے والا - (۲) مقدمہ؛ پیش خیمہ - (۳) (قدیم معنی) پیش خیمہ؛ لین ڈوری - (۴) آمد کی خبر دینا -

**Harbour**, *n. & v. t. & i.* : (۱) جہازوں کے قیام کی جگہ؛ بندر؛ بندرگاہ - (۲) پناہ؛ ملجا؛ ماوی - (۳) پناہ دینا؛ چھپانا (مجرم کو)؛ دل میں جگہ دینا (فاسد خیالات کو)؛ (کھٹمل، مچھر وغیرہ کو) بڑھنے دینا - (۴) بندرگاہ میں لنگر انداز ہونا -

*h. -master* : بندرگاہ کا منتظم یا نگران کار -

**harbourless**, *a.* : بے مامن؛ بے بندرگاہ کا -

**Harbourage**, *n.* : (جائے) پناہ؛ مامن؛ ملجا -

**Hard**, *a. & n. & adv.* : (۱) سخت؛ کڑا؛ ٹھوس - (۲) دشوار؛ مشکل؛ کٹھن - (۳) درشت - (۴) بے رحم - (۵) بھاری (پانی) -

*be h. put to it* : مشکلوں میں مبتلا ہونا -

*die h.* : بڑی مشکل سے مٹنا -

*h. & fast* : بندھے ہوئے؛ سخت -

*hard-bake* : بادام کی ٹافی (ایک طرح کی مٹھائی) -

*h. -bitten* : خوب لڑنے والا؛ کڑا حریف -

*h. by* : بالکل قریب؛ متصل -

*h. cash* : نقد روپیہ؛ چہرہ شاہی -

*h. facts* : حقیقی واقعات؛ محسوس واقعات -

*h. -favoured, featured* : بد صورت؛ روڑھا -

*h. -fisted* : بخیل؛ کنجوس؛ کھسبس -

*h. -headed* : سیانا؛ عملی (آدمی) -

*h. -hearted* : قسی القلب؛ سنگ دل؛ سخت دل؛ بےرحم؛ کٹر -

*h. -heartedly* : سنگ دلانہ؛ بےرحمانہ؛ قساوت؛ کٹرپن سے -

*h. -heartedness* : قساوت؛ سنگ دلی؛ بے رحمی؛ سخت دلی؛ کٹر پن -

*h. labour* : مشقت تعزیری -

*h. laid* : کتھا ہوا؛ پاس پاس بنا ہوا (کپڑا وغیرہ) -

*h. lines* : دیکھو LINES

*h. -mouthed* : (۱) (گھوڑا) سرکش؛ بد لگام؛ منہ زور - (۲) سرکش؛ بے قابو (شخص) -

*h. of hearing* : اونچا سننے والا؛ جسے ثقل سماعت ہو -

*h. row to hoe* : مشکل کام؛ ٹیڑھی کھیر -

*h. set* : (۱) مضبوط جما ہوا - (۲) (انڈا) جس کو سے چکے ہوں - (۳) بھوکا (آدمی) -

*hard sehll* : سخت چھلکے کا؛ (مجازاً) سخت؛ کٹر -

*h. tack* : جہازی بسکٹ -

*h. -up* : (۱) قلاش؛ نادار؛ مفلس؛ حاجت مند (خصوصاً روپے وغیرہ کا) - (۲) حیران - (۳) (جہاز رانی) ہوا کے رخ پر بہت دور -

*hard (up) on* : (۱) سختی سے معترض - (۲) مخالف؛ ناسازگار (زمانہ) -

*hard upon* : پاس ہی؛ قریب ہی -

*hardware* : لوہے کے برتن؛ ظروف آہنی -

*hardwareman* : لوہے کے برتن بیچنے والا -

*hardwater* : بھاری پانی (جس میں صابن نہیں گھلتا) -

*hardwood* : برگ ریز درختوں کا جنگل -

*it shall go h. but* : بڑی مشکلیں پڑیں گی مگر (کام چل جائے گا) -

*run* (person) *hard* : سختی سے تعاقب کرنا؛ پیچھا کرنا -

**hardness**, *n.* : (۱) سختی؛ ٹھوس پن؛ دشواری - (۲) دقت - (۳) سخت دلی؛ کنجوسی - (۴) درشتی؛ شدت -

**Harden**, *v. t. & i.* : سخت کرنا یا ہونا؛ بے حس یا سخت دل کرنا یا ہونا؛ مضبوط؛ کہنہ؛ یا جفاکش کرنا یا ہونا -

**Hardihood**, *n.* : دلیری؛ جرات؛ بےباکی؛ نڈرپن؛ دل چلاپن؛ اکھڑپن -

**Hardly**, *adv.* : (۱) بدشواری؛ بدقت؛ بمشکل؛ بڑی مشکل سے؛ درشتی سے - (۳) سختی سے - (۴) شائد ہی؛ مشکل سے -

*h. -earned* : (۱) خون پسینہ ایک کرکے کمایا ہوا؛ گاڑھے پسینے سے کمایا ہوا؛ مشکل یا محنت سے حاصل کیا ہوا - (۲) (مزاحاً) مفت کی (کمائی)؛ مال مفت -

**Hardship**, *n.* : (۱) بدنصیبی؛ کور بختی؛ سیاہ بختی؛ گردش؛ مصیبت - (۲) صعوبت؛ کلفت؛ اذیت؛ آزار؛ سختی؛ تکلیف؛ بپتا -

**Hardy**, *a.* : (۱) دلیر؛ جری؛ باہمت؛ منچلا؛ دل جلا؛ بیباک؛ نڈر؛ اکھڑ - (۲) مضبوط؛ جفا کش - (۳) پودا

جو تمام سال کھلی ہوا میں اگا یا جا سکے -

*half h.* : وہ پودا یا درخت جس کو جاڑے میں حفاظت کی ضرورت ہو -

*h. annual.* : ( ۱ ) وہ پودا جو کھلی ہوا میں اگ سکے - ( ۲ ) کوئی چیز جو ہر سال واقع ہو -

**hardily,** *adv.* : دلیرانہ ؛ بیباکانہ ؛ جرأت و ہمت سے -

**hardiness,** *n.* : جرأت ؛ دلیری ؛ بیباکی ؛ مضبوطی ؛ جفا کشی -

**Hardy ,** *n.* : نہائی ؛ سندان -

**Hare,** *n.* : خرگوش -

*first catch your h. ( then cook him )*: ( ضرب المثل ) سوت نہ کپاس کولی سے لٹھم لٹھا -

*hare and hounds* : بہت لمبی دوڑ جس میں دو ایک آدمی کھیتوں یا جنگلوں میں کاغذ کی کترن پھینکتے جاتے ہیں اور بہت سے لوگ کھوج لگاتے ہوے اس کا تعاقب کرتے ہیں ؛ خرگوش اور کتوں کی دوڑ -

*harebell.* : ( ۱ ) جنگلی سنبل - ( ۲ ) ایک گھنٹی کی شکل کا پھول -

*hare-brained* : نا عاقبت اندیش ؛ دل چلا ؛ بیہدہ جری ؛ نا عاقبت اندیشانہ ؛ خطر ناک -

*h.'s-foot.* : ( ۱ ) تپتیا گھاس - ( ۲ ) ایک قسم کی لکڑی جس میں مسامات ہوتے ہیں - ( ۳ ) خرگوش کا پیر جو غازہ لگانے کے لئے استعمال ہوتا ہے -

*h.-lip* : اوپر کے ہونٹ کا شگاف -

*h.-lipped.* : جس کا اوپر کا ہونٹ کٹا ہوا ہو -

*hold with the hare, and run with the hounds* فریقین سے ساز باز رکھنا ؛ دونوں طرف ملا ہوا ہونا -

*mad as a March hare.* : اس خرگوش کی طرح جو مستی پر آیا ہوا ہو -

**Harem,-am,** *n.* : ( ۱ ) حرم سرا ؛ زنان خانہ - ( ۲ ) حرم ؛ بیگمات ؛ پردہ نشین خواتین - ( ۳ ) حرم محترم -

*h. skirt* : ( عامیانہ ) ایک قسم کا لہنگا -

**Haricot,** *n.* : پسندے ( بھیڑ یا بکری کے گوشت کے ) -

*h. (bean)* : ایک قسم کی پھلی ؛ فرانسیسی پھلی یا اس کے بیج -

**Hark,** *v. i. & t.* : ( ۱ ) سننا ؛ کان لگا کر سننا ؛ کان دھرنا ؛ توجہ سے سننا - ( ۲ ) لینا ہے ؛ لیے لگے ( شکاری کتوں کو ہشکارنے کے لئے ) -

*h. back.* : ( ۱ ) ( شکاری کتوں کے لئے ) کھوج لگانے کے لئے پیچھے لوٹنا - ( ۲ ) گھوم پھر کر اسی بات پر آ جانا - ( ۳ ) ( شکاری کتوں کو ) واپس بلانا -

**Harl(e),** *n.* : پر کا ریشہ -

**Harleian,** *a.* : رابرٹ ہارلے اول آف اکسفورڈ کے کتب خانے کا یا اس کے متعلق -

**Harleiquin,** *n.* : ( ۱ ) اطالوی کامیڈی کا ایک کیرکٹر - ( ۲ ) انگریزی گونگے ناٹک ( pantomime ) کا کیرکٹر جو منہ سے نہیں بولتا اور مسخرے پن کی حرکتیں کرتا ہے - ( ۳ ) مسخرا ؛ بھانڈ -

*h. duck.* : ایک قسم کی بط جس کے پر رنگ برنگ کے ہوتے ہیں -

*Harlequinade* : harleiquin سوانگ کا وہ حصہ جس میں کا پارٹ ہوتا ہے -

**Harley Street,** *n.* : لندن کی سڑک جس پر بڑے بڑے طبیب رہتے ہیں -

**Harlot,** *n., & v. i.* : رنڈی ؛ کسبی ؛ طوائف ؛ فاحشہ -

**harlotry,** *n.* : کسب ؛ چھنالا -

**Harm,** *n., & v. t.* : ( ۱ ) ضرر ؛ نقصان ؛ گزند ؛ تکلیف ؛ ایذا ؛ دکھ ؛ شر ؛ برائی ؛ قباحت - ( ۲ ) نقصان یا گزند پہنچانا -

*out of h.'s way.* : محفوظ مقام پر ؛ سلامتی کی جگہ پر -

**harmful,** *a.* : مضر ؛ موذی ؛ ضرر رساں ؛ نقصان دہ -

**harmfully,** *adv.* : ضرر رساں طور پر -

**harmfulness,** *n.* : ضرر رسانی ؛ مضر ہونا ؛ مضرت -

**harmless,** *a.* : بے ضرر ؛ غیر مضر ؛ مسکین ؛ مرنجان مرنج -

**harmlessly.** *adv.* : بے ضرر طور پر -

**harmlessness,** *n.* : بے ضرر ہونا ؛ غیر مضر ہونا -

**Harmattan,** *n.* : سموم گائنا ؛ وہ گرم و خشک جھلس دینے والی ہوا جو بالائی گائنا کے ساحل پر دسمبر جنوری اور فروری میں چلتی ہے -

**Harmonic,** *a. & n.* : ( ۱ ) ہم آہنگ ؛ ملتے ہوے سروں کا ؛ سریلا - ( ۲ ) ہم آہنگی کا - ( ۳ ) موسیقیانہ سر -

*h. progression* : سلسلۂ موسیقیہ -

*h. quantities.* : سلسلۂ موسیقیہ کے اعداد -

*h.tones* : موسیقی کے سر -

**harmonically,** *adv.* : ہم آہنگی سے -

**Harmonica,-con,** *nn.* : مختلف قسم کے ساز -

**Harmonious,** *a.* : (۱) ہم آہنگ ؛ ہمساز ؛ مربوط - (۲) متحد ؛ متفق - (۳) خوش آواز ؛ سریلا ؛ خوش گلو ؛ شیریں نوا ؛ شیریں (نغمہ) -

**harmoniously,** *adv.* : ہم آہنگی سے ؛ خوش نوائی سے ؛ میٹھے سروں میں ؛ موسیقی کے قواعد کے مطابق -

**Harmonist,** *n.* : ( ۱ ) فن نغمہ کا ماہر - ( ۲ ) مغنی ؛ مطرب ؛ موسیقی داں - ( ۳ ) مصحح ؛ مختلف نسخوں یا بیانوں کا مقابلہ کر کے تصحیح کرنے والا - ( ۴ ) ہم آہنگی پیدا کرنے والا -

**harmonistic,** *a.* : فن نغمہ کے متعلق -

**Harmonium,** *n.* : ہارمونیم باجا -

**Harmonize,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) ہم آہنگ ؛ ہمساز ؛ مطابق یا موافق کرنا یا ہونا ؛ سروں کا ملنا یا ملانا - (۲) خوش ترتیب کرنا یا ہونا ؛ حسن ترتیب پیدا کرنا -

**harmonization,** *n.* : ہم آہنگی ؛ سروں کا میل -

**Harmonometer,** *n.* : وہ آلہ جس سے سروں کی باہمی نسبت معلوم ہوسکے ؛ آہنگ پیما -

**Harmony,** *n.* : (۱) مطابقت ؛ اتحاد ؛ اتفاق ؛ ہم آہنگی ؛ میل - ( ۲ ) حسن ترتیب ؛ خوش ترتیبی - ( ۳ ) ہم آہنگ نغمہ سروں کا میل - (۴) میٹھی یا سریلی آواز - ( ۵ ) مختلف نسخوں خصوصاً چاروں انجیلوں کا مقابلہ اور تصحیح -

*Pre-established h.* : جرمن فلسفی لائبنز کا نظریہ ؛ مطابقت جسم و روح قبل تخلیق -

**Harness,** *n. & v. t.* : (۱) بگھی کے گھوڑے وغیرہ کا ساز و سامان ؛ جانوروں کی گاڑی میں جوتنے کا سامان - ( ۲ ) ( مجازاً ) کام کرنے کے کپڑے وغیرہ - ( ۳ ) ( پارچہ بافی ) پھنی ؛ کنگھی - ( ۴ ) زرہ بکتر ؛ مدافعت کے ہتیار - ( ۵ ) گھوڑے پر

ساز وغیرہ رکھہ کر جوتنا ؛ کسی اور جانور کو گاڑی وغیرہ میں جوتنا؛ (مجازاً) دریا کے پانی کو روک کر اس کی قوت سے کام لینا -

*h.-cask* : ایک طرح کا پیپا جس میں نمکین گوشت رکھہ کر جہاز پر رکھتے ھیں -

*in h.*: جتا ہوا؛ روز مرہ کے کام میں مصروف -

**Harp**, *n.*: ستار کی قسم کا مثلث شکل کا باجا ؛ بربط -

**Harp**, *v. i.*: (۱) بربط بجانا - (۲) کسی مضمون کو بہت طول دے کر بیان کرنا -

**harper**, *n.* بربط نواز -

**harpist**, *n.*: بربط بجانے میں ماہر -

**Harpoon**, *n. & v. t.*: (۱) ھارپون؛ برچھے کی شکل کا خمدار کانٹا جس میں رسی کا پھندا باندھکر وھیل مچھلی وغیرہ کو شکار کرتے ھیں- (۲) ھارپون سے مارنا یا چھیدنا -

*h.-gun*: وہ توپ جس سے ھارپون پھینکا جاتا ھے -

**Harpsichord**, *n.*: ایک سازجس کا رواج سولھویں صدی عیسوی تک تھا یہ ساز مضراب سے بجتا تھا -

**Harpy**, *n.*: (یونانی اور لاطینی دیومالا) (۱) ایک خونخوار عفریت جس کا چہرہ اور جسم عورت کا سا تھا اور بازو اور پنجے پرندہ کی طرح تھے - (۲) خونخوار شخص -

*h.-eagle*: جنوبی امریکہ نیز میکسیکو کا ایک شکاری پرند-

**Harquebus, ar-**, *n.*: (تاریخ) پرانی وضع کی ھلکی توڑے دار بندوق-

**harquebusier**, *n.*: بندوقچی ؛ توڑے دار بندوق چلانے والا -

**Harridan**, *n.*: بھیانک شکل کی بوڑھی عورت؛ چڑیل؛ ڈائن -

**Harrier**, *n.*: غارت گر؛ تاراج کرنے والا ؛ اجاڑنے والا -

**Harrier**, *n.*: (۱) ایک قسم کا شکاری کتا جس سے خرگوش کا شکار کراتے ھیں - (۲) (جمع) شکاریوں اور کتوں کا غول - (۳) ایک قسم کا باز یا شکرہ -

**Harris tweed**, *n.*: ایک قسم کا دھاری دار اونی کپڑا جوجزائر ھیبر یڈیز کے مقام ھیرس میں بنتا ھے -

**Harrovian**, *a. & n.*: (۱) ھیرو کے اسکول کا طالب علم - (۲) قصبہ ھیرو کا باشندہ -

**Harrow**, *n.*: ایک طرح کا سراون جس میں لوھے کے دندانے ہوتے ھیں ؛ دندانے دار سراون -

*under the h.*: مصیبت زدہ ؛ پریشان -

**Harrow** *v. t.*: (۱) زمین پر دندانے دار سراون پھیرنا- (۲) زخمی کرنا - (۳) (مجازاً) جذبات کو مجروح کرنا؛ دل میں گھاو ڈالنا -

**harrowing**, *a.*: جگر خراش ؛ دل خراش -

**Harrow**, *v. t.*: (۱) اجاڑنا؛ تباہ کرنا؛ برباد کرنا- (۲) لوٹنا؛ تاراج کرنا-

**Harry** *v. t.*: (۱) لوٹنا ؛ پامال کرنا ؛ تباہ کرنا ؛ برباد کرنا؛ تاراج کرنا؛ اجاڑنا؛ ویران کرنا ؛ لوٹ لینا (کسی شخص کو) - (۲) تنگ کرنا؛ دق کرنا؛ ستانا؛ تکلیف دینا؛ رنج پہنچانا ؛ دکھہ دینا ؛ اذیت پہنچانا ؛ حیران کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ ناک میں دم کردینا -

**Harsh**, *a.*: (۱) سخت؛ کھردرا ؛ درشت ؛ کرخت - (۲) ناپسندیدہ ؛ ناگوار - (۳) بے رحم ؛ سنگدل ؛ سخت دل؛ بے رحمانہ؛ سخت -

**harshly**, *adv.*: بے دردانہ؛ بے رحمانہ ؛ سختی سے ؛ درشتی سے؛ ناگوار طور پر -

**harshness**, *n.*: سختی ؛ درشتی ؛ بے دردی ؛ سنگدلی ؛ ناگواری؛ ناپسندیدگی -

**Hart**, *n.*: غزال ؛ آھو ؛ ھرن؛ مرگ ؛ بارہ سنگا (خصوصاً پانچ سال سے زیادہ عمر کا) -

*h. of ten*: دہ شاخہ ھرن جس کے ھر سینگ میں دس دس شاخیں ھوں -

*h.'s-tongue*: شمالی امریکہ اور یورپ کا ایک فرن (ایک قسم کا پودا) -

**Hartal**, *n.*: ھڑتال ؛ احتجاج کے طور پر کاروبار بند کرنا -

*Hart (e) beest*, *n.*: جنوبی افریقہ کا بارہ سنگا -

**Hartshorn**, *n.*: ایک خاص مادہ جو ھرن کے سینگوں سے نکلتا ھے اور پہلے امونیا کا جزو ھوتا تھا -

*salt of h*: نوشادر کا لخلخہ ؛ نوشادر کا مرکب جو بے ھوش آدمی کو ھوش میں لانے کے لئے استعمال ھوتا ھے -

*(spirit of) h.*: محلول امونیا -

**Harum-scarum**, *a. & n.*: لا ابالی (شخص یا طبیعت) -

**Harvest**, *n. & v. t.*: (۱) فصل کاٹنے کا زمانہ - (۲) تیار فصل - (۳) حاصل ؛ پیداوار - (۴) (مجازاً) کام کا نتیجہ ، ماحصل - (۵) فصل کاٹنا ؛ اکٹھا کرنا - (۶) ذخیرہ جمع کرنا -

*h.-bug*: چھوٹا سا کیڑا جو فصل کٹنے کے زمانے میں بہت ستاتا ھے -

*h. festival*: فصلی جشن (جو فصل کٹنے پر منایا جاتا ھے) -

*h. home*: فصل کٹنے کا اختتام؛ فصلی جشن جو اس موقع پر ھوتا ھے -

*h. moon*: موسم خزاں کا ماہ کامل ؛ ۲۲ یا ۲۳ دسمبر کا زمانہ جب سورج برج میزان کے پہلے خط پر پہنچے اور چاند کامل ھو -

*h. mouse*: موش خرمنی ؛ وہ چوھا جو فصل کٹنے کے زمانے میں پیدا ھوتا ھے اور کھیت کے پودوں میں رھتا ھے -

**Harvester**, *n.*: (۱) کھیت کاٹنے والا- (۲) آلۂ درو ؛ کھیت کاٹنے کی کل -

**Has**: دیکھو HAVE -

**Hash** *v. t., h. up*: (۱) (گوشت کا) قیمہ کرنا - (۲) (مجازاً) کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا -

**Hash** *n.*: (۱) (پکا ہوا) قیمہ - (۲) پرانی چیز جو نئی صورت میں پیش کی جائے - (۳) بے میل (چیز)؛ ملغوبہ؛ گڈمڈ -

*make a hash of*: خراب کر دینا ؛ ستیا ناس کر دینا -

*settle a person's h.*: (کسی شخص کا) خاتمہ کردینا ؛ مار ڈالنا ؛ ٹھکانے لگا دینا -

**Hashish, -eesh**, *n.*: حشیش (ایک نشہ آور پتی جو عرب مصر ، ترکی وغیرہ میں چبائی یا حقے میں پی جاتی ھے) -

**Haslet, harslet**. *n.*: گوشت کا پارچہ (جو بھوننے کے لئے کاٹا جائے) ؛ سور کے گوشت کا پارچہ -

**Hasp**, *n., & v. t.*: (۱) ایک طرح کا قفل - (۲) یہ قفل لگانا - (۳) (سوت کا) لچھا ؛ انٹی -

**Hassock**, *n.*: (۱) گدا جس پر گھٹنوں کے بل کھڑے ھوتے وقت گھٹنے ٹیکتے ھیں - (۲) گٹھی ھوئی گھاس کا پولا - (۳) (کینٹ میں) چونا ملا ھوا بھربھرا پتھر -

**Hastate**, *a.* : (۱) نیزہ نما ؛ نیزہ شکل - (۲) (نباتیات) برچھی سا -

**Haste**, *n., & v. i.* : (۱) عجلت ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی - (۲) جلد بازی ؛ ضرورت سے زیادہ عجلت - (۳) جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا -

*more h. less speed* : جلد بازی میں اور دیر ہوتی ہے ؛ دیر آید دوست آید -

**Hasten**, *v. t. & i.* : (۱) جلدی کرانا ؛ عجلت کی تاکید کرنا - (۲) رفتار بڑھا دینا ؛ تیز تر کرنا ؛ تیز کرنا ؛ جلد تر کرنا - (۳) تیزی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ جلدی کرنا - (۴) تیزی سے آنا یا جانا ؛ جلدی قدم اٹھانا -

**Hasty** *a.* : (۱) جلدی کا ؛ عجلت کا ؛ عاجلانہ - (۲) تیز ؛ تیز رفتار - (۳) جلد باز ؛ نا عاقبت اندیش ؛ نا عاقبت اندیشانہ - (۴) زود رنج ؛ چڑچڑا ؛ جھلا ؛ تندخو ؛ تیز مزاج -

*h. pudding* : ایک طرح کی لپسی -

**hastily**, *adv.* : (۱) تعجیلاً ؛ عاجلانہ - (۲) جلدی جلدی ؛ تیزی سے - (۳) جلد بازی یا نا عاقبت اندیشی سے - (۴) چڑچڑے پن سے -

**hastiness**, *n.* : (۱) تعجیل ؛ عجلت ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی - (۲) جلد بازی ؛ نا عاقبت اندیشی - (۳) زود رنجی ؛ چڑچڑا پن -

**Hat**, *n., & v. t.* : (۱) ہیٹ ؛ انگریزی ٹوپی (مردانہ یا زنانہ) - (۲) (کسی کے) سر پر ہیٹ رکھنا ؛ (کسی کو) ہیٹ دینا -

*as black as my h.* : بالکل سیاہ ؛ کالا کوئلہ ؛ کالا جیسے کوے کا پر -

*bad h.* : (عامیانہ) کمینہ یا بدچلن آدمی -

*cardinal's* or *red h.* : (مجازاً) قسیس کا عہدہ ؛ عہدۂ کارڈنل -

*hat band* : ہیٹ کی پٹی (جو اس کے گرد لپٹی ہوتی ہے) -

*h. -block* : (ٹوپی کا) قالب -

*h. in hand* : غلامانہ ؛ خوشامدانہ -

*h. trick* : متواتر تین مرتبہ گیندیں پھینک کر تین کھلاڑیوں کو آوٹ کرنا -

*send round the h.* : چندہ مانگنا یا جمع کرنا -

*talk through* one's *h.* : (عامیانہ) شیخی مارنا ؛ فقروں سے کام نکالنا ؛ مبالغہ کرنا -

*top, chimney - pot h.* : استوانہ نما ریشمی ہیٹ ؛ اونچی ٹوپی -

**hatful**, *n.* : کسی شے کی ٹوپی بھر مقدار -

**hatless**, *a.* : بے ٹوپی کا ؛ ننگے سر ؛ کھلے سر ؛ برہنہ سر -

**hatter**, *n.* : کلاہ ساز ؛ ہیٹ بنانے والا ؛ ٹوپی والا -

**Hatch**, *n.* : (۱) دو حصے والے کواڑ کا نیچے کا حصہ - (۲) کھڑکی (دروازے، دیوار، مکان کے فرش یا جہاز کے عرشے میں) - (۳) کھٹکے دار دروازہ جو جہاز کے عرشے میں ہوتا ہے ؛ اس کا پٹ - (۴) دریا یا نہر کے بند کا دروازہ -

*hatchway* : جہاز کے عرشے میں وہ کھڑکی یا دروازہ جس سے مال تہ خانے میں اتارتے ہیں -

*under hh.* : (۱) جہاز کی سب سے نیچی منزل یا خانے میں - (۲) (مجازاً) نیچے جاکر غائب (ہونا) - (۳) پستی کی حالت میں ؛ خستہ حال - (۴) مردہ -

**Hatch**, *v. t. & i., & n.* : (۱) انڈوں سے بچے نکالنا ؛ جھول نکالنا (مرغی کے بچوں وغیرہ کا) - (۲) انڈے سینا ؛ انڈوں پر بیٹھنا - (۳) بچے کا (انڈے سے) نکلنا ؛ انڈا کھٹکنا - (۴) تدبیر کرنا ؛ منصوبہ باندھنا (سازش وغیرہ کا) -

*hatches, catches, matches & dispatches* : اخبارات میں ولادت، منگنی شادی، اور موت کی خبریں -

**Hatch**, *v. t, & n.* : (۱) کندہ کرنا ؛ جدول کھینچنا ؛ (کسی سطح پر متوازی) خطوط کھینچنا - (۲) کھدے ہوئے متوازی خطوط -

*hatched moulding* : متقاطع متوازی خطوط کی کندہ کاری (تعمیر) -

**Hatchery**, *n.* : وہ جگہ جہاں مچھلیوں کے انڈوں سے بچے نکلتے ہیں -

**Hatchet**, *n.* : تبر ؛ کلہاڑی -

*bury the h.* : دیکھو Bury

*h. -face* : تنگ کتابی چہرہ -

*throw the helve after the h.* : اور نقصان اٹھانا -

*throw the h.* : مبالغہ کرنا -

**Hatchment**, *n.* : (۱) مارکہ ڈھال، جس پر امراء کے مارکے بنائے جاتے ہیں - (۲) مارکہ تختی ؛ وہ تختی جو مکان کے دروازے پر لگائی جاتی ہے جس پر صاحب خانہ کا مارکہ ہوتا ہے -

**Hate**, *n.* : (زیادہ تر شعر میں مستعمل ہے) (۱) نفرت ؛ بغض ؛ عداوت ؛ عناد - (۲) (فوجی عامیانہ) جرمن فوج کی گولہ باری -

**Hate**, *v.t.* : (۱) نفرت کرنا - (۲) عداوت رکھنا ؛ بغض وعناد رکھنا ؛ جلنا ؛ دشمنی رکھنا -

**hatable**, *a.* : قابل نفرت -

**Hateful**, *a.* : نفرت انگیز ؛ قابل نفرت -

**hatefully**, *adu.* : نفرت انگیز طور پر -

**hatefulness**, *n.* : نفرت انگیزی -

**Hatred**, *n.* : (۱) نفرت - (۲) عداوت ؛ کینہ ؛ بغض ؛ عناد -

*Hatti*, *n.* : (ترکی) (خط شریف) سلطان کا دستخطی فرمان ؛ فرمان واجب الاذعان -

**Hauberk**, *n.* : زرہ ؛ بکتر -

**Haugh**, *n.* : دریا برآمد زمین جو دریا کے کنارے واقع ہو -

**Haughty**, *a.* : (۱) مغرور ؛ متکبر ؛ خود بین ؛ خود پسند ؛ مغرورانہ - (۲) پر تمکین ؛ با تمکنت ؛ بھاری بھرکم -

**haughtily**, *adv.* : متکبرانہ ؛ مغرورانہ ؛ تمکنت سے -

**hautiness**, *n.* : (۱) کبر ؛ غرور ؛ تکبر ؛ خود بینی ؛ نخوت - (۲) تمکین ؛ تمکنت ؛ بھاری بھرکم پن -

**Haul**, *v. t. & i. & n.* : (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا - (۲) (جہاز رانی) جہاز کا رخ بدلنا - (۲) (ہوا کا) رخ بدلنا - (۳) کھنچائی ؛ (مجازاً) یافت -

*h. upon the wind* : جہاز کا رخ ہوائی رخ پر بدلنا یا کرنا ؛ موڑنا ؛ پھیرنا ؛ گھمانا ؛ پلٹنا -

**haulage**, *n.* : کھینچنے کی اجرت (کشتی) -

**Haulier**, *n.* : (خصوصاً) کوئلے کی کان میں ٹب کا کھینچنے والا -

**Ha(u)lm**, *n.*: کھیتوں میں اناج کے کٹے ہوے درختوں کے خشک ڈھنٹھے ؛ دھانسے ؛ سوکھی کھونٹیاں ( جرح میں مٹر وغیرہ کی ) ؛ پھلیوں کے ڈنٹھل ؛ گھانس پھونس وغیرہ ( جو چھپر بنانے کے کام آتی ھے ) -

**Haunch**, *n.*: (۱) کولا ؛ پٹھا - (۲) ھرن وغیرہ کی ران اور پٹھے کا گوشت (پکانے کے لیے) - (۳) محراب کے مرکز اور ستون کا درمیانی حصہ -

**Haunt**, *v. t. & i., n.*: (۱) ( کسی جگہ ) زیادہ آمد و رفت رکھنا ؛ زیادہ آنا جانا ؛ نشست یا اڈا بنانا - (۲) ( کسی شخص سے ) زیادہ ملنا جلنا ؛ صحبت میں رھنا - (۳) ( خیالات کا ) بار بار آنا ؛ مقدلانا ؛ چکر لگانا - (۴) ( بھوتوں کا ) گھر ؛ بسیرا - (۵) (جانور کے) آنے جانے کی جگہ - (۶) ( مجرموں یا بدمعاشوں کا ) اڈا ؛ بیٹھک - (۷) (*p. p.*) آسیب زدہ ( مقام ) -

**Hautboy, Hoboy, Oboe**, *n.*: (۱) ایک طرح کی نفیری یا بانسری - (۲) ارگن باجے کا پردہ - (۳) اسٹرا بیری کے پودے کی ایک قسم -

*Hauteur* ( hoter ), *n.*: نخوت کا انداز ؛ تمکنت کا انداز -

*Hautgout* ( hogoo ), *n.*: چٹپٹا پن -

**Havana**, *n.*: ھوانا یا کیوبا کا بنا ھوا سگار -

**Have**, *v. t & i. & auxil* ( *pres.*: *I, we, you, they have, he has, archaic, thou hast; past had, archaic, 2nd sing. hadst; p. p. had*): (۱) پاس ھونا ؛ رکھنا - (۲) مشتمل ھونا - (۳) محسوس کرنا (خوشی وغیرہ)- (۴) استعداد رکھنا - (۵) مجبور ھونا (کسی کام کے کرنے پر)- (۶) کرنا (شک وغیرہ)- (۷) ھونا (گفتگو، ملاقات)- (۸) پانا (خبر وغیرہ)- (۹) کھانا یا پینا -

*as Plato has it*: افلاطون کے الفاظ میں ؛ بقول افلاطون کے ؛ جیسا افلاطون نے کہا ھے -

*h. at*: حملہ کرنا -

*h. done*: بس کرنا ؛ ختم کرنا -

*h. him shot*: اسے گولی سے مروا دو -

*have him up*: اسے عدالت میں بلواؤ -

*h. it out*: (۱) بحث وغیرہ کرکے جھگڑا چکانا ؛ فیصلہ کرنا ؛ نپٹنا - (۲) دانت نکلوانا -

*h. it your own way*: خیر تم جانو تمہارا کام جانے ؛ اچھا تم جیتے میں ھارا ؛ جو تم کہتے ھو وھی سہی -

*h. rather*: ترجیح دینا ؛ مناسب خیال کرنا -

*he will h. it that*: اس کا یہ دعوی ھے ، وہ اس پر مصر ھے کہ -

*I had him there*: میں نے اسے چت کر دیا ؛ ھرا دیا -

*I had my leg broken*: میری ٹانگ ٹوٹ گئی -

*I will not h. you do this*: میں نہیں چاھتا کہ تم یہ کرو -

*let him have it*: اس کی خوب خبر لو ؛ اسے اچھی طرح ڈانٹو -

*you h. been had*: ( عامیانہ ) تم چرکا کھا گئے ؛ تمہیں دھوکا دیا گیا -

**Have**, *n.*: ( عام بول چال ) فریب ؛ دھوکا ؛ چرکا -

*haves and have-nots*: غریب اور امیر -

**Haven**, *n.*: (۱) بندرگاہ ؛ بندر ؛ جہازوں کے ٹھیرنے کی جگہ - (۲) ( مجازاً ) مامن : ملجا ؛ ماوی ؛ جائے پناہ -

**Haversack**, *n.*: (سپاھی کی) خورجی یا تھیلا ( جس میں وہ کھانے پینے کا سامان رکھتا ھے ) -

**Havildar**, *n.*: حولدار -

**Having**, *n.*: (۱) رکھنا - (۲) جائداد ؛ ملکیت ؛ املاک ؛ مال و متاع ؛ اثاثہ -

**Havoc**, *n. & v. t.*: (۱) تباھی ؛ بربادی ؛ خرابی - (۲) تباہ و برباد کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ اجاڑنا ؛ گدھے کے ھل چلوا دینا - (۳) ھنگامہ برپا کر دینا ؛ تباھی پھیلانا -

*cry h.*: (۱) فوج کو لوٹ مار کی اجازت دینا یا اشارہ کرنا ؛ غارتگری کا حکم دینا - (۲) ( مجازاً ) ھلہ کرنے کا حکم دینا -

**Haw**, *n.*: (۱) چھوٹا گہرے سرخ رنگ کا انگور کی شکل کا پھل - (۲) ( تاریخ ) ( جھاڑیوں کی ) باڑ ؛ جنگلہ ؛ احاطہ -

*haw buck*: گنوار -

*haw finch*: ایک چھوٹا سا پرندہ جس کی چونچ لمبی ھوتی ھے -

**Haw**, *n.*: (۱) گھوڑے ، کتے وغیرہ کی آنکھ کا تیسرا پپوٹا - (۲) چھوٹی سی کری (ھڈی) جو آنکھ کے اندرونی کونے میں ھوتی ھے -

**Haw-haw** *int. & n.*: قہ قہ قہ ؛ قہقہہ کی آواز ؛ قہقہہ -

**haw-haw**, *v. i.*: کھل کھلا کر ھنسنا ؛ قہقہہ لگانا -

**Hawk**, *n., & v. i. & t.*: (۱) شاھین ؛ شکرہ ؛ باز ؛ جرہ - (۲) جبر ستانی کرنے والا شخص ؛ ڈاکو ؛ قزاق ( مجازی معنی میں ) - (۳) باز یا شکرے سے شکار کھیلنا -

*h.* ( *at* ): (۱) شکرے کی طرح جھپٹنا ؛ ٹوٹ پڑنا - (۲) ( ابابیل وغیرہ کا ) کیڑوں کا شکار کرنا -

*h.'s-bill*: ایک قسم کا کچھوا -

*h.-eyed*: شاھین نظر ؛ تیز نظر -

*h. moth*: ایک قسم کا اڑنے والا کیڑا -

*h. nosed*: عقاب بینی ؛ باریک اونچی اور نوک دار ناک والا -

*know a h. from a handsaw*: قوت امتیاز رکھنا ؛ سمجھ دار ھونا -

**hawkish, hawklike**,: شکرے کی طرح ؛ باز نما -

**Hawk**, *v. t.*: پھیری لگا کر سامان فروخت کرنا ؛ پھیری لگانا -

**Hawk**, *v. i. & t.*: کھنکارنا ؛ کھنکار کو بلغم نکالنا -

**Hawk**, *n.*: گچ وغیرہ لے جانے کا چوبی ظرف -

**Hawker**, *n.*: پھیری والا ؛ خوانچے والا -

**Hawse**, *n.*: (۱) جہاز کے اگلے سرے کا وہ حصہ جس میں رسوں یا تاروں کے لیے چھید ھوتے ھیں - (۲) لنگر انداز جہاز کے اگلے سرے اور لنگروں کے بیچ کی جگہ -

**Hawser**, *n.*: ( جہاز رانی ) بڑا یا چھوٹا رسا ؛ لوھے کا موٹا تار -

**Hawthorn**, *n.*: ایک خار دار جھاڑی جس کے پھول سفید ، گلابی یا سرخ اور پھل انگور کی شکل کے گہرے سرخ ھوتے ھیں -

**Hay**, *n. & v. t. & i.*: (۱) کاہ ؛ سوکھی گھاس جو چارے کے کام آتی ھے ؛ سوکھی کٹی ھوئی گھاس جو جانوروں کو کھلاتے ھیں - (۲) زمین پر گھاس سکھانے کے لئے پھیلانا - (۳) گھاس سکھانے کے لئے پھیلانا اور الٹ پلٹ کرنا -

*Burgundian h.*: ایک قسم کی گھاس -

*h. box.*: گھاس بھرا صندوق جس میں پکے ھوے کھانے کی دیگچی دم ھونے کے لئے رکھ دیتے ھیں -

*haycock*: گھاس کی گنجی ؛ سوکھی گھاس کا مخروطی شکل کا انبار -

*hayfever*: تپ کاھی ؛ یہ بخار خاک دھول کوڑا کرکٹ پیٹ میں پہنچنے سے پیدا ھوتا ھے اور اس میں ضیق النفس کی علامات بھی ھوتی ھیں -

*h.-fork* : پنجا جس سے گھاس الٹ پلٹ کرتے ھیں ؛ جیلی-

*haymaker* : ( ۱ ) کٹنے کے بعد گھاس کو سکھانے اور پھیلانے والا - ( ۲ ) گھاس کو الٹ پلٹ کرنے کا اوزار -

*hayrick, haystack* : گھاس کی گنجی ؛ گھاس کا چوٹی دار ڈھیر -

*look for a needle in a bottle ( or bundle ) of h.* : دیکھو BOTTLE -

*make h.* : گھاس کو دھوپ میں سکھا کے الٹ پلٹ کرنا -

*make h. of.* : ابتری پیدا کرنا ؛ درھم برھم کرنا -

*make h. while the sun shines* : موقع سے فائدہ اٹھانا : بہتی گنگا میں ھاتھ دھونا -

**Hayward**, *n.*: باڑ رکھوالا ؛ حلقے کے جنگلوں یا باڑوں وغیرہ کا محافظ -

**Hazard**, *n.*; & *v. t.* : ( ۱ ) کعبتین یا پانسوں کا کھیل ؛ قمار بازی ؛ جوا - ( ۲ ) اتفاق ؛ موقع - ( ۳ ) خطرہ ؛ جوکھوں ؛ جوکھم - ( ۴ ) ٹینس کا ایک قسم کا ھاتھ، ضرب - ( ۵ ) ( گولف ) خراب زمین - ( ۶ ) ( آئرلینڈ ) گاڑی کا اڈا - ( ۷ ) خطرے میں ڈالنا ؛ اپنے سر جوکھم لینا ؛ دل کڑا کرکے کوئی بات کہنا یا کوئی کلم شروع کرنا -

*at all hh.* : ھر چہ بادا باد -

*losing h.* : اپنی گولی کو تھیلی میں گرانا -

*winning h.* : ( بلیرڈ ) سرخ گولی کو تھیلی میں گرانا -

**Hazardous**, *a.* : ( ۱ ) خطرناک ؛ پر خطر ؛ جوکھم کا - ( ۲ ) اتفاقی ؛ تقدیری ؛ جوئے کا سا ( معاملہ ) -

**hazardously**, *adv.* : خطرناک طور پر ؛ جوے کی طرح -

**hazardousness**, *n.* : خطرناک ھونا ؛ اتفاق پر مبنی ھونا -

**Haze**, *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) دھند ؛ ھلکا کہر - ( ۲ ) ( مجازاً ) دھندلا پن ( ذھن کا ) ؛ پریشان خیالی - ( ۳ ) دھندلا کردینا -

**Haze**, *v. t.* : ( ملاحی ) کام لیتے لیتے پلیتھن نکال دینا ؛ زیادہ محنت یا کام کی وجہ سے تھک جانا یا تھکا دینا ؛ ( امریکہ ) ستانا ؛ دق کرنا -

**Hazel**, *n.* : ( ۱ ) برطانیہ کی ایک جھاڑی، جس کے پھل کا مغز کھایا جاتا ھے - ( ۲ ) اس کی لکڑی کی چھڑی - ( ۳ ) بادامی سرخی مائل رنگ ( خصوصاً آنکھ کا ) - ( ۴ ) دیکھو WYCH-HAZEL

**hazelly**, *a.* : سرخی مائل بادامی رنگ کی ( آنکھ ) -

**Hazy**, *a.* : ( ۱ ) کہریلا ؛ دھندلا - ( ۲ ) مبہم ؛ دھندلا ؛ غیر واضح - ( ۳ ) کسی قدر پئے ھوے -

**hazily**, *adv.* : دھندلے پن سے -

**haziness**, *n.* : دھندلا پن -

**He**, *pron.* & *n.* (pl. hes) : ( ۱ ) وہ ؛ اس نے - ( ۲ ) نر -

*he-man.* : ( امریکہ ) دبنگ ؛ زور دار آدمی -

**He**, *int.* : اھا ھاھا ؛ واہ ( خوشی یا حقارت کے اظہار کے لئے ) -

**Head**, *n.* : ( ۱ ) سر ؛ کلہ - ( ۲ ) سر کی اونچائی یا لمبائی ( ناپ کے طور پر ) ( جیسے *won by a head* ( گھوڑ دوڑ ) ایک سر کی لمبائی سے جیت گیا ) - ( ۳ ) دماغ ؛ ذھن ؛ عقل - ( ۴ ) زندگی ؛ جان - ( ۵ ) چہرہ ( جو سکے پر بنا ھو ) - ( ۶ ) شخص - ( ۷ ) فرد ؛ کس ؛ نفر ؛ ( مویشی ) راس وغیرہ ؛ تعداد - ( ۸ ) سرا ( مثلاً ناخن کا، اوزار کا ) - ( ۹ ) ( نباتیات ) گل تودہ ؛ گھنڈ ؛ پتوں کی چھتری ؛ سرشاخ - ( ۱۰ ) شراب وغیرہ کا جھاگ - ( ۱۱ ) دودھ کی بالائی ؛ ملائی ؛ پپڑی - ( ۱۲ ) اوپر کا سرا - ( ۱۳ ) ( پھوڑے کا ) منہ - ( ۱۴ ) جھیل کا دھانہ ؛ دریا اور جھیل کے ملنے کی جگہ - ( ۱۵ ) سرھانا - ( ۱۶ ) سر چشمہ - ( ۱۷ ) وہ پانی جو کسی انجن یا مشین وغیرہ کے لئے اوپر کے خزانے میں رکھا جاے - ( ۱۸ ) بھاپ کا دباو یا زور - ( ۱۹ ) ( فوج، مجمع کا ) اگلا سرا - ( ۲۰ ) ھل کا سامنے کا حصہ ؛ پھل - ( ۲۱ ) راس جہاز ( اگلا سرا ) - ( ۲۲ ) راس ؛ زمین یا خشکی کا وہ حصہ جو سمندر میں نکلا ھوا ھو - ( ۲۳ ) کوئلہ کی کان میں زمین دوز راستہ - ( ۲۴ ) رئیس ؛ سردار ؛ صدر ؛ اعلی افسر - ( ۲۵ ) رئیس کلیہ ؛ صدر کلیہ - ( ۲۶ ) ( مدرسے کا ) صدر الاساتذہ - ( ۲۷ ) مقالے یا تحریر کا حصہ، شعبہ - ( ۲۸ ) زمرہ ؛ قسم - ( ۲۹ ) انتہائی صورت ؛ نازک موقع - ( ۳۰ ) ملاحوں کا پیخانہ جو جہاز کے اگلے سرے پر ھوتا ھے -

*beat person's h. off.* : ( کسی سے ) پوری طرح جیتنا ؛ سبقت لے جانا -

*by h. and shoulders* : ( ۱ ) جبراً ؛ زبردستی - ( ۲ ) کہیں زیادہ ؛ بہت زیادہ ( لمبا وغیرہ ) -

*by the h. and ears* : زبردستی ؛ سینہ زوری سے ؛ کھینچ تان کرکے -

*can not make h. or tail of it* : ( اس معاملے ) کا سر پیر سمجھ میں نہیں آتا -

*come to a h.* : نازک صورت اختیار کرلینا -

*could do it on my h.* : ( عامیانہ ) میرے بائیں ھاتھ کا کرتب ھے -

*from h. to foot* : از سرتا پا ؛ سراسر ؛ سرسے پیر تک -

*give ( horse ) his h* : ( گھوڑے کی ) باگ ڈھیلی چھوڑ دینا -

*have old h. on young shoulders* : باوجود کم سنی کے دانشمند ھونا ؛ نوعمری میں بوڑھوں کی طرح سمجھ دار ھونا -

*headache* : صداع ؛ درد سر -

*headachy* : سیٹلائے درد سر ؛ درد سر پیدا کرنے والا ؛ جس سے درد سر ھونے لگے -

*h. and front* : (۱) اصل (جرم) - (۲) ( بول چال) سر فتنہ -

*headborough* : ( تاریخ ) میر ؛ میر محلہ ( انگلستان میں پہلے دس خاندانوں میں ایک میر خاندان مقرر ھوتا تھا جس کے فرائض میر محلہ کی طرح ھوتے تھے ) -

*h.-dress* : سر کا لباس ( خصوصاً عورتوں کا ) -

*headfast* : ( جہاز رانی ) رسا جو جہاز کے اگلے سرے پر بندھا ھوتا ھے -

*h. first or formost* : ( ۱ ) سر کو آگے کئے ھوئے - ( ۲ ) دفعتاً ؛ یکبارگی -

*h.-gear* : ٹوپی ؛ سر کا لباس ( مردوں یا عورتوں کا ) -

*headland* : (۱) ( جغرافیہ ) راس - (۲) کھیت کے سرے کا وہ ٹکڑا جو بن جوتے چھوڑ دیا جاتا ھے -

*h.-line* : ( اخبار ) عنوان ؛ ضمنی عنوان ؛ پیشانی ؛ صفحہ کی پہلی سطر جس میں کتاب کا نام یا باب کا عنوان وغیرہ ہو -

*headman* : سردار قبیلہ ؛ چودھری ؛ مکھیا

*h.-money* : رقم فی کس ( جو دی جائے یا وصول کی جائے ) -

*h. of hair* : سر کے بال خصوصاً زیادہ اور گھنے بال -

*h. over heels* : الٹا ؛ قلا بازی کھاتا ہوا -

*h.-phones* : ٹیلی فون یا لاسلکی کا سننے کا آلہ جسے دونوں کانوں میں لٹکا لیتے ہیں -

*h.-piece* : (۱) خود ؛ آھنیں کلاہ - (۲) عقل ؛ فہم ؛ ذہن ؛ ذکاوت - (۳) عاقل ؛ ذھیں ؛ ذکی - (۴) کسی کتاب کے باب یا فصل وغیرہ کے آغاز میں ( آرائشی ) جدول اور بیل بوٹے وغیرہ -

*headquarters* : ( فوجی اصطلاح ) سپہ سالار یا امیر عساکر کی فرود گاہ ؛ ( عام اصطلاح ) فوجی مرکز ؛ پڑاو ؛ صدر مقام -

*heads I win, tails you lose* : چت بھی میری پٹ بھی میری -

*headspring* : منبع ؛ سر چشمہ ( لغوی و مجازی معنوں میں ) -

*h.-stall* : سردوال ؛ مہری -

*headstock* : گھومنے والے آلہ یا مشین کی کرسی ؛ مشین کا وہ حصہ جس پر گھومنے والے پرزے ٹھیرے ہوئے ہوں -

*headstone* : سنگ مزار ؛ لوح مزار ؛ قبر کے سرہانے کا پتھر -

*h. stone* : سنگ بنیاد ؛ ( مجازاً ) بنیاد ؛ اساس -

*h.-voice* : ٹیپ ؛ اونچی آواز ؛ بلند آواز ؛ اونچا سر -

*headway* : (۱) ترقی ؛ اقدام - (۲) جہاز کی رفتار - (۳) ( عمارت ) محراب وغیرہ کی بلندی -

*h. wind* : باد مخالف -

*h.-work* : دماغی کام ؛ دماغی محنت ؛ دماغ سوزی -

*keep* one's *h.* : طبیعت کو قابو میں رکھنا ؛ مشتعل نہ ہونا ؛ اوسان قائم رکھنا -

*keep* one's *head above water* : ( مجازاً ) بغیر قرض کے کام چلانا -

*lose* one's *head* : قتل کیا جانا ؛ گھبرا یا گڑبڑا جانا -

*lay hh. together* : آپس میں صلاح کرنا ؛ مشورہ کرنا -

*make h.* : آگے بڑھنا ( دوسرے کو پسپا کرکے ) -

*make h. against* : کامیابی سے مقابلہ کرنا ؛ بڑھنے نہ دینا -

*off* one's *h.* : دیوانہ ؛ پاگل -

*on* one's *h.* : کسی کے سر ہونا ( الزام ، ذمہ داری )

*out of* one's *own h.* : اپنی عقل سے ؛ اپنی ایجاد سے

*over h. and ears* : Ear دیکھو

*over* one's *h.* : سر پر ( منڈلاتا خطرے وغیرہ کا ) -

*promote person over another's h.* : مستحق کے مقابلے میں غیر مستحق کو ترقی دینا -

*put thing out of* ( one's ) *h.* : بھول جانا ؛ دل سے نکال دینا -

*put thing out of* ( person's ) *h.* : بھلا دینا -

*put* (*thing*) *into person's h.* : ( تدبیر ) سجھانا ؛ بتانا -

*stand on* one's *h.* : سرنیچے ٹانگیں اوپر کرنا -

*take person's h. off* : مغز چاٹنا ؛ بھیجا کھانا -

*to talk over* one's *hh.* : ایسی تقریر یا باتیں کرنا جو سمجھ میں نہ آئیں

*two hh. are better than one* : ( ضرب المثل ) دو آدمیوں کی عقل ایک آدمی سے بہتر ہوتی ہے -

**(-) headed,** *a.* : (—) سروالا ؛ (—) دماغ والا -

**headless,** *a.* : سر بریدہ ؛ بے سرا ؛ بے سرکا ؛ بے سردار کا -

**Head,** *v. t. & i.* : (۱) سرا بنانا ؛ نوک نکالنا ؛ پھل یا پیکاں بنانا - (۲) گل تودہ یا سرشاخ قلم کرنا ، چھانٹنا - (۳) سرے پر ہونا ؛ سرا ہونا - (۴) سر فہرست ہونا ؛ عنوان ہونا - (۵) ( کتاب کے باب یا فہرست وغیرہ میں ) عنوان یا سرخی قائم کرنا - (۶) عروج حاصل کرنا ؛ ترقی کرنا ؛ آگے بڑھنا ؛ انتہائی نقطہ پر پہنچنا ؛ نازک صورت اختیار کرنا - (۷) ( کسی جماعت وغیرہ کا ) صدر یا امیر ہونا یا بننا ؛ سردار ہونا سالاری کرنا - (۸) رہبری یا رہنمائی کرنا ؛ قیادت کرنا ؛ اگوا ہونا ؛ سرغنہ یا سر گروہ بننا - (۹) سبقت لیجانا ؛ بڑھ جانا ؛ فائق ہونا ؛ برتری یا امتیاز حاصل کرنا ؛ کوئی سبقت لے جانا - (۱۰) مزاحمت کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ مخالفت کرنا ؛ روکنا ؛ مخالف یا مقابل ہونا - (۱۱) ( کسی جھیل وغیرہ کے ) دہانے کے گرد پھرنا -

*h.* ( *back, off* ) : ( کسی سے ) آگے بڑھ کر پیچھے لوٹنا ؛ دوسری طرف رخ کرنا ؛ دور ہٹنا -

**-head,-hood** : ( ۱ ) ( لاحقہ ) اسم یا صفت کے آخر میں لگاکر اسم ذات یا صفت بناتے ہیں جیسے childhood, godhead -

**Header,** *n.* : سر پوش ساز ؛ پیپوں وغیرہ کے ڈھکن بنانے والا ؛ پھول بنانے والا - ( ۲ ) ( بول چال ) سر کے بل غوطہ مارنا - ( ۳ ) پتھر یا اینٹ جو دیوار سے ( زاویہ قائمہ بناتا ہوا ) آگے کو نکلا ہوا ہو -

**Heading,** *n.* : ( ۱ ) فعل اور حاصل مصدر کے معنوں میں - ( ۲ ) ( فٹ بال ) سر سے گیند کو اچھالنا - ( ۳ ) عنوان یا سرخی وغیرہ - ( ۳ ) زمیں دوز راستہ ( سرنگ بنانے کے لئے ) -

**Headlong,** *adv. & a.* : ( ۱ ) سر کے بل ؛ سر آگے کی طرف ( گرنے وغیرہ میں ) - ( ۲ ) دفعتاً ؛ جھٹ پٹ ؛ فوراً ؛ آناً فاناً ؛ اندھا دھند ؛ نا عاقبت اندیشانہ ؛ عاجلانہ ؛ بے سوچے سمجھے -

**Headmost,** *a.* : سب سے پہلا ؛ سب سے مقدم ؛ سب سے نمایاں -

**Headsman,** *n.* : ( ۱ ) جلاد ؛ پھانسی دینے والا - ( ۲ ) وھیل مچھلی کا شکار کرنے والی کشتی کا کپتان یا افسر -

**Headstrong,** *a.* : سرکش ؛ ضدی ؛ ہٹیلا ؛ خود رائے -

**headstrongness,** *n.* : خود رائی ؛ سرکشی ؛ ضد -

**Heady,** *a.* : ( شخص ) عجلت پسند ؛ جلد باز ؛ تند مزاج ؛ مغلوب الغضب - ( ۲ ) عاجلانہ ؛ نا عاقبت اندیشانہ ؛ تشدد آمیز - ( ۳ ) ( شراب وغیرہ ) تیز ؛ نشہ آور ؛ چڑھ جانے والی -

**headily,** *adv.* : عاجلانہ ؛ جلد بازی سے ؛ تند مزاجی سے -

**headiness,** *n.* : عجلت پسندی ؛ جلد بازی ؛ تند مزاجی ؛

تند خوئی؛ تیزی ( شراب کی ) -

**Heal**, *v. t. & i.*: بھلا چنگا کرنا؛ اچھا کر دینا؛ شفا بخشنا؛ ( زخم کا ) مندمل ہونا؛ بھر جانا؛ گھاؤ کا بھرنا؛ زخم کا اچھا ہونا؛ ( مجازاً ) زخم دل کو اچھا کرنا؛ درد کی دوا کرنا -

*h.-all*: ( ۱ ) اکسیر؛ اکسیر اعظم؛ کیمیاے صحت؛ ہر مرض کی دوا - ( ۲ ) ( عوام ) بعض پودوں کو کہتے ہیں -

**healer**, *n.*: زخم کو بھرنے والا؛ درد کی دوا کرنے والا -

**Health**, *n.*: ( ۱ ) صحت؛ تندرستی؛ ( مجازاً ) نفسی یا روحانی صحت - ( ۲ ) صحت کی حالت ( اچھی یا بری ) - ( ۳ ) جام صحت -

*bill of health.*: دیکھو BILL -

*h.-officer, officer of h.*: افسر صحت؛ محافظ صحت عامہ؛ حفظ صحت کی ہدایات وغیرہ جاری کرنے والا -

**Healthful**, *a.*: ( ۱ ) صحت بخش؛ صحت افزا - ( ۲ ) ممد اخلاق؛ مہذب نفس؛ روحانیت افزا

**healthfully**, *adv.*: صحت بخشانہ؛ صحت افزایانہ -

**healthfulness**, *n.*: صحت بخشی؛ صحت افزائی -

**Healthy**, *a.*: ( ۱ ) تندرست؛ صحیح المزاج؛ صحیح الجسم؛ بھلا چنگا - ( ۲ ) ( مجازاً ) صحیح النفس؛ نفسی یا روحانی امراض سے پاک - ( ۳ ) مفید صحت؛ صحت افزا؛ صحت بخش -

**healthily**, *adv.*: صحت بخشانہ -

**healthiness**, *n.*: تندرست ہونا؛ صحت بخشی؛ مفید صحت ہونا؛ ممد اخلاق یا مصلح روح ہونا -

**Heap**, *n.*: ( ۱ ) انبار؛ ڈھیر؛ تودہ؛ ڈھیری - ( ۲ ) ( روز مرہ ) بہت بڑی تعداد -

*hh. of.*: بہت -

*he was struck all of a heap.*: اس کی سٹی گم ہوگئی -

**Heap**, *v. t.*: ( ۱ ) ( چیزوں کا ) انبار لگانا؛ ڈھیر کرنا - ( ۲ ) ( گاڑی یا شخص وغیرہ پر ) لادنا؛ بار کرنا - ( ۳ ) بوچھار کرنا؛ بھرمار کرنا ( گالیوں وغیرہ کی ) -

**Hear**, *v. t. & i.*: ( ۱ ) سننا - ( ۲ ) غور یا توجہ سے سننا؛ ( کسی کی ) بات سننا؛ گفتگو کا موقع دینا - ( ۳ ) ( مقدمہ یا دعویٰ کی ) سماعت کرنا - ( ۴ ) قبول کرنا ( دعا ) - ( ۵ ) معلوم ہونا؛ اطلاع ملنا؛ واقفیت ہونا ( کسی کے متعلق )؛ ذکر سننا؛ چرچا سننا -

*h. from*: خیر و عافیت معلوم ہونا؛ خط آنا -

*h. him out*: ( اس کی ) پوری بات سنو -

*h.! h.!*: خوش ہوکر یا طنزاً تالیاں بجاکر کہتے ہیں -

*h. tell of.*: ذکر سننا؛ چرچا سننا -

*he will not h. of it*: وہ اس بات سے کانوں پر ہاتھ دھرتا ہے -

*you will h. of this*: تمہیں اس کی سزا ملے گی؛ قدر و عافیت معلوم ہو جاے گی -

**hearable**, *a.*: شنیدنی؛ لائق سماعت؛ سننے کے لائق -

**hearer**, *n.*: سامع؛ شنوا؛ سننے والا -

**Hearing**, *n.*: ( ۱ ) سننا؛ شنوائی؛ سماعت - ( ۲ ) قوت سامعہ؛ سماعت -

*give him a fair h.*: بے جانب داری یا انصاف سے اس کی بات سنو -

*hard of h.*: اونچا سننے والا؛ بہرا -

*within h., out of h.*: سماعت کے اندر یا سماعت کے باہر؛ اتنی دور کہ سنا جاے یا نہ سنا جاے -

**Hearken, Har-**, *v. i.*: دھیان دینا؛ متوجہ ہونا؛ توجہ سے سننا -

**Hearsay**, *n.*: افواہ؛ سنی سنائی بات؛ سماعی بات -

**Hearse**, *n.*: ( ۱ ) وہ گاڑی جس میں مردے کو قبرستان تک لے جاتے ہیں؛ ارابہ؛ تابوت دار - ( ۲ ) ( قدیم ) تابوت کا چوبی ڈھانچا جس پر چادر تانی جاتی ہے ( اور کبھی کبھی موم بتیاں بھی لگادیتے ہیں ) -

**Heart**, *n.*: ( ۱ ) قلب؛ دل - ( ۲ ) سینہ؛ چھاتی - ( ۳ ) دماغ؛ نفس؛ ذہن - ( ۴ ) روح - ( ۵ ) جذبات؛ احساس؛ رقت قلب - ( ۶ ) جرأت؛ ہمت؛ جگر؛ گردہ؛ زہرہ؛ پتّا - ( ۷ ) لخت جگر؛ آرام جاں؛ راحت دل؛ نور بصر وغیرہ - ( ۸ ) ( بحری ) با ہمت یا جاں باز رفیق - ( ۹ ) وسط؛ درمیانی یا بیچ کا حصہ خصوصاً درخت کا - ( ۱۰ ) لب لباب؛ نچوڑ؛ مغز - ( ۱۱ ) ( زمین ) شادابی؛ سرسبزی؛ زر خیزی - ( ۱۲ ) دل کی شکل کی کوئی شے - ( ۱۳ ) تاش میں پان کی بازی یا رنگ؛ پان -

*after one's h.*: حسب مرضی؛ حسب خواہش -

*at h.*: دل سے؛ بہ باطن؛ در اصل؛ در حقیقت -

*break person's h.*: ( ہجوم غم کی وجہ سے ) دل شکستہ کرنا؛ کمر توڑ دینا -

*by h.*: حفظ؛ زبانی؛ از بر -

*cry one's h. out*: رو رو کر برا حال کرنا -

*eat one's h. out*: ( رنج و غم کی وجہ سے ) گھلنا؛ گھن لگ جانا -

*(not) find in one's h.*: دل ( نہ ) چاہنا؛ گوارا ( نہ ) ہونا -

*from one's h.*: خلوص سے؛ صداقت سے؛ دل سے -

*have one's h. in one's mouth* - سہم جانا؛ ہکا بکا رہ جانا -

*(not) have the h. (to do)*: ( خصوصاً نفی کیساتھ ) اتنا سنگدل ( نہ ) ہونا ( کہ ) -

*have thing at h.*: بہت دلچسپی ہونا؛ دل سے لگی ہونا -

*h.-ache*: درد دل؛ روحانی کرب -

*h. and hand*: تپاک سے؛ جوش و خروش سے؛ گرم جوشی سے؛ ذوق شوق سے -

*h. and soul*: جان و دل سے؛ تن من دھن سے؛ انتہائی جوش اور سرگرمی سے -

*h.-beat*: حرکت قلب؛ دل کی دھڑکن؛ ( مجازاً ) جذبہ -

*heart ('s)-blood*: وہ خون جس پر زندگی کا مدار ہے؛ ( مجازاً ) سرمایۂ حیات؛ روح رواں؛ گہرا احساس؛ جان سے زیادہ عزیز ( چیز ) -

*h.-break*: روح فرسا مصیبت؛ جانگزا الم؛ روحانی صدمہ -

*h.-breaking*: سوہان روح؛ روح فرسا؛ جانگزا -

*h.-broken*: دل ریش؛ درد رسیدہ؛ خستہ جگر؛ دکھ کا مارا -

*h.-burn*: التہاب قلب؛ سوزش جگر

*h. burning*: رقابت؛ جلن؛ رشک -

*h. -disease* : دل کی بیماری -

*h. -felt* : مخلصانہ ؛ سچا ؛ دلی ؛ قلبی ( جذبہ وغیرہ ) -

*h. of oak* : جیوٹ ؛ جری ؛ بہادر آدمی -

*h. -rending* : دلخراش ؛ جگر خراش ؛ جگر گداز ؛ درد ناک -

*heartsease* : ایک پودا جس کے پھل رنگ برنگ کے ہوتے ہیں ؛ گل دل آرام -

*h. -sick* : افسردہ خاطر ؛ دلگیر ؛ اداس ؛ غمگین ؛ ملول ؛ محزوں -

*h. sore* : بیحد ملول ؛ دل ریش ؛ خستہ جگر -

*h. string* : ( مجازاً ) (۱) دل ؛ قلب ؛ رگ جان - (۲) دلی محبت ؛ قلبی الفت -

*h. -whole* : (۱) پر دل ؛ جوہمت نہ ہارے - (۲) قید محبت سے آزاد - (۳) مخلص ؛ پر خلوص -

*his h. is in the right place* : اس میں ہمدردی کا سچا جذبہ ہے -

*in h.* : خوش ؛ ہشاش بشاش ؛ شگفتہ خاطر -

*in* one's *h.* : دل ہی دل میں ؛ مخفی طور پر ؛ پوشیدہ طور پر -

*in* one's *h. of hh.* : دل میں ؛ قلب کی گہرائی میں -

*lay thing to h.* : ( کسی بات پر ) سنجیدگی سے غور کرنا -

*near (est)* one's *h.* : ( دل سے ) عزیز ؛ محبوب ( ترین ) ؛ ( بہت ) پیارا -

*out of h.* : پژمردہ ؛ افسردہ ؛ دلگیر -

*right, left, h.* : دل کے دائیں یا بائیں جانب -

*searchings of h.* : شکوک ؛ شبہات -

*smoker's h.* : ایک بیماری جو تمباکو نوشی کی کثرت سے پیدا ہوتی ہے -

*take h.* ( of grace ) : ہمت بندھنا ؛ دل بڑھنا ؛ حوصلہ ہونا -

*take thing to h.* : بہت صدمہ ہونا ؛ بہت متاثر ہونا -

*to do* one's *h. good* : ( کسی بات سے ) بہت خوش ہونا ؛ باغ باغ ہوجانا -

*wear* one's *h. upon* one's *sleeve* : بھڑ بھڑیا ہونا -

*with all* one's *h.* : بہت خوشی سے ؛ بہت شوق سے ؛ دل و جان سے -

**(-) hearted,** *a.* : ( — ) دل ؛ ( — ) قلب -

**Hearten,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) حوصلہ افزائی کرنا ؛ دل بڑھانا ؛ ہمت بندھانا - (۲) حوصلہ بڑھنا ؛ دل بڑھنا -

**Hearth,** *n.* :- آتشدان یا چولھے کا فرش ؛ گھر بار ؛ بال بچے -

*h. -rug* : - چولھے کے پاس سامنے رکھنے کی دری یا قالین کا ٹکڑا -

*hearthstone* : سنگ آتشدان ؛ چولھے کا پتھر ؛ چولھے کی استر کاری -

**Heartily,** *adv.* : - (۱) خوشی سے ؛ شوق سے ؛ تپاک سے ؛ بدل و جان ؛ (۲) جی کھول کر ؛ پیٹ بھر کر - (۳) بہت زیادہ ؛ اچھی طرح -

**Heartless,** *a.* : بے حس ؛ بے احساس ؛ سنگدل ؛ سخت قلب ؛ بیرحم ؛ کٹر ؛ کٹھور ؛ بیدرد ؛ ظالم -

**heartlessly,** *adv.* : سنگدلانہ ؛ بیرحمانہ ؛ کٹر پن سے ؛ بیدردانہ ؛ ظالمانہ -

**heartlessness,** *n.* : سنگدلی ؛ بیرحمی ؛ بیدردی ؛ کٹر پن -

**Hearty,** *a. & n.* : (۱) خوش خلق ؛ محبت والا ؛ ملنسار ؛ ہنس مکھ ؛ خوش مزاج - (۲) بے ریا ؛ پر خلوص ؛ سچا ؛ مخلصانہ ؛ دلی ؛ قلبی - (۳) ہٹا کٹا ؛ چاق چو بند ؛ توانا ؛ تنومند - (۴) ( کھانا ) ( جو ) پیٹ بھر کر ، سیر ہو کر ( کھایا جائے ) -

*my hh.* : میرے بہادرو ( ملاحوں سے خطاب ) -

**heartiness,** *n.* : ملنساری ؛ خوش خلقی ؛ خوش مزاجی ؛ خلوص ؛ بے ریائی ؛ صدق ؛ تنومندی ؛ توانائی -

**Heat,** *n.* : (۱) گرمی ؛ حرارت ؛ حدت ؛ تپش ؛ تمازت - (۲) ( طبیعیات ) حرارت - (۳) موسم گرما ؛ گرمی کا موسم - (۴) احتراق خون ؛ حدت خون - (۵) ( ذائقے وغیرہ کی ) تیزی - (۶) ایک ہلہ ؛ ایک کوشش - (۷) ( جمع ) ( کھیلوں کے ابتدائی مقابلے ( فائنل یا آخری مقابلے سے پہلے ) - (۸) اشتعال ؛ جوش ؛ غصہ ؛ تاؤ - (۹) ( مناظرہ و مباحثہ ) گرما گرمی - (۱۰) شہوت ؛ مستی ( جانور کی ) -

*h. -spot* : (۱) ( چہرے کے ) داغ ؛ جھائیں ؛ چتی - (۲) جلد یا جسم کے وہ مقامات جن سے گرمی کا احساس ہو -

*h. -wave* : لو ؛ شدید گرمی ( کرۂ ہوائی ) جو ایک خطے سے دوسرے خطے میں منتقل ہوتی رہتی ہے -

*latent h.* : حرارت مخفی -

*prickly h.* : گرمی دانے -

*red h.* : کسی شے کی حرارت کا وہ درجہ جب وہ سرخ ہوجاتی ہے -

*specific h.* : حرارت نوعی -

*white h.* : کسی شے کی حرارت کا وہ درجہ جب وہ سفید ہو جاتی ہے -

**Heat,** *v. t. & i.* : (۱) گرم کرنا ؛ گرم ہونا ؛ جوش دینا ؛ تپانا ؛ تپنا ؛ تاؤ دینا ؛ تاؤ کھانا - (۲) خون کا گرم کرنا ؛ حدت پیدا کرنا ؛ احتراق پیدا کرنا - (۳) بھڑکنا ؛ بھڑکانا ؛ مشتعل کرنا ؛ مشتعل ہونا ؛ جوش پیدا کرنا ؛ جوش میں آنا -

**heatedly,** *adv.* : گرم ہوکر ؛ تپتا ہوا ؛ مشتعل ہوکر ؛ تیزی یا جوش سے ؛ گرما گرمی سے -

**heater,** *n.* : گرم کرنے کا ظرف ؛ گرم کرنے کا آلہ -

**Heath,** *n.* : (۱) بیڑ یا پیڑ ؛ وہ وسیع میدان جس میں جھاڑیاں اور چھوٹے گھنے درخت ہوں - (۲) جھاڑیاں ( مختلف قسم کی ) خصوصاً اریکا قسم کی جھاڑیاں -

*h. -bell* : ان جھاڑیوں کے پھول ؛ صحرائی پھول -

*h. -berry* : جھر بیری اور دوسری قسم کی بیریاں -

*h. -cock* : - black cock

**heathy,** *a.* : جہاں پیڑ کثرت سے ہوں -

**Heathen,** *a. & n.* : - غیر اہل کتاب ؛ کافر ؛ ملحد ؛ مشرک

*the h.* : غیر اہل کتاب -

**heathendom,** *n.* : دنیائے غیر اہل کتاب -

**heathenry, heathenishness,** *nn.* : الحاد ؛ شرک -

**heathenish,** *a.* : - کافرانہ ؛ مشرکانہ ؛ ملحدانہ ؛ وحشیانہ

**heathenishly**, *adv.* :- مشرکوں کی طرح ؛ وحشیوں کی طرح

**heathenism,** *n.* : - (۱) غیر اہل کتاب ہونا ؛ الحاد ؛ شرک

(۲) غیر اہل کتاب لوگ ؛ جماعت مشرکین -

**heathenize**, *v. t. & i.* : مشرک ، کافر ، ملحد بنانا یا بننا -

**Heather**, *n.* : اریکا قسم کی جھاڑیاں ؛ ایک چھوٹی قسم کی ولائتی جھاڑی جس کے پھول گلابی رنگ کے ہوتے ہیں اور ایک ایک جھاڑی میں پھولوں کے کئی گچھے لگتے ہیں -

*h.-bell* : (اریکا قسم کی) جھاڑیوں کا پھول -

*h.-mixture* : (کپڑا) پچرنگی -

**heathery**, *a.* : جہاں جھاڑیاں کثرت سے ہوں -

**Heave**, *v. t. & i.* : (۱) اٹھانا (بھاری چیز کو) - (۲) (زمین کے پرت یا کان کی در اڑکا) دوسرے (پرت یا دراز) کو ہٹا کر اس کی جگہ لینا - (۳) (آہ سرد) کھینچنا ؛ (ٹھنڈے سانس) بھرنا - (۴) (جہاز رانی اور روز مرہ) پھینکنا - (۵) (جہاز رانی) رسے سے کھینچنا ؛ گھسیٹنا ؛ کھینچنے کی کوشش کرنا ؛ زور لگانا - (۶) اٹھنا ؛ بلند ہونا ؛ ابھرنا ؛ پھولنا ؛ اونچا ہونا - (۷) لہریں لینا ؛ اٹھنا اور گرنا - (۸) ہانپنا ؛ دم چڑھنا ؛ سانس پھولنا - (۹) قے کے لئے منہ کھلنا ؛ ابکائی آنا -

*h. down* : جہاز کو (صفائی وغیرہ کے لئے) ایک طرف جھکانا -

*h. ho* : (جہاز کا لنگر اٹھاتے وقت ملاحوں کا) نعرہ -

*h. in sight* : نمودار ہونا ؛ دکھائی دینا ؛ نظر آنا ؛ سامنے ہونا ؛ ظاہر ہونا ؛ پیش نظر ہونا -

*h. to* : جہاز کو ٹھیرانا یا روکنا -

**Heave**, *n.* : (۱) ابھرنا ؛ اٹھنا - (۲) ہانپنا ؛ سانس پھولنا - (۳) کھینچنا - (۴) پیٹ پھولنا ؛ ابکائی آنا - (۵) لہر ؛ زور (رسا کھینچنے میں) - (۶) (زمین کے پرت یا کان کی دراز کا) دوسرے (پرت یا دراز) کو ہٹانا - (۷) گھوڑوں کی بیماری ؛ سانس پھولنا -

*h. of the sea* : لہروں کی طاقت ؛ قوت موج ؛ سمندر کی طاقت جو جہاز کی رفتار پر اثر ڈالتی ہے -

**Heaven**, *n.* : (۱) (نثر میں اب عموماً جمع کے صیغہ میں مستعمل ہے) سماء ؛ آسمان ؛ فلک ؛ چرخ ؛ گردوں ؛ سپہر ؛ آکاش ؛ گگن - (۲) فضاء - (۳) (قدیم) آسمان کا طبقہ ؛ سات آسمانوں میں سے ایک - (۴) بہشت ؛ فردوس ؛ عرش ؛ کرسی ؛ مقام علیین ؛ عالم بالا ؛ عالم قدس - (۵) خدا ؛ قدرت (الٰہی) - (۶) بہشت کا سا مقام ؛ بہشت ؛ جنت - (۷) روحانی مسرت ؛ سعادت (کی حالت) -

*by h!, good hh!* : باللہ ؛ واللہ ؛ غضب خدا کا -

*h. born* : آسمان سے اترا ہوا -

*seventh heaven, h. of the hh* : چرخ ہفتم ؛ ساتواں آسمان ؛ فلک الافلاک ؛ عرش معلیٰ (یہودیوں کے عقیدے میں ساتویں آسمان پر خدائے تعالیٰ رہتا ہے) -

**heavenward**, *a.* **heavenward(s)** *adv.* : سوئے آسمان ؛ جانب عرش (کا) ؛ آسمان کی طرف (کا) -

**Heavenly**, *a.* : (۱) سماوی ؛ آسمانی ؛ فردوسی ؛ بہشتی ؛ علوی ؛ برگزیدہ ؛ مسعود - (۲) آسمانی ؛ (اجسام) فلکی - (۳) قدوسی ؛ عالم قدس کا - (۴) (روز مرہ) عمدہ ؛ اچھا ؛ خوب ؛ نفیس ؛ پاکیزہ -

*h.-minded* : مقدس ؛ پارسا ؛ باخدا -

*the H. City* : جنت ؛ فردوس ؛ بہشت -

*the H. Twins* : = GEMINI

**heavenliness**, *n.* : فلکیت ؛ سماویت ؛ قدوسیت ؛ سعادت ؛ پاکیزگی -

**Heavy**, *a., n., & adv.* : (۱) وزنی ؛ بھاری ؛ بوجھل ؛ گراں - (۲) بھرپور (فصل) - (۳) لدا ہوا - (۴) (عسکری) بھاری ہتیاروں سے مسلح - (۵) تند ؛ پرشور (سمندر) ؛ بھاری ؛ زبردست (طوفان) - (۶) (زمین) سخت ؛ دشوار گذار ؛ کٹھن - (۷) (نان پاؤ) خشک ؛ سخت (خمیر نہ اٹھنے کی وجہ سے) - (۸) (خوراک) بطی الہضم ؛ دیر ہضم ؛ ثقیل - (۹) (آسمان) مکدر ؛ ابر آلود ؛ غبار آلود ؛ تاریک - (۱۰) بدنما ؛ بد شکل ؛ بھدا ؛ بھونڈا - (۱۱) (شخص) غبی ؛ مجہول ؛ کند ذہن - (۱۲) بھاری ؛ بیڈول ؛ اتنا موٹا اور بھاری جس کے اٹھانے میں دقت ہو - (۱۳) (آرٹ اور ادب کی چیز) ثقیل ؛ روکھی ؛ پھیکی ؛ خشک ؛ بے لطف ؛ بھدی - (۱۴) (تھیٹر) خشک ؛ بے لوچ ؛ ٹھوس - (۱۵) سخت ؛ دشوار ؛ صعب ؛ المناک ؛ افسوسناک - (۱۶) ناخوشگوار ؛ بری ؛ پریشان کن ؛ وحشت انگیز (خبر) - (۱۷) دلگیر ؛ اداس ؛ رنجیدہ ؛ افسردہ ؛ مایوس ؛ شکستہ دل - (۱۸) سست رو ؛ سست قدم ؛ خواب آلود ؛ اونگتا ہوا -

*h. armed* : بھاری ہتیار سے مسلح -

*h. hearted* : ملول ؛ غمگین ؛ رنجیدہ ؛ پریشان ؛ افسردہ خاطر ؛ شکستہ دل ؛ اداس -

*h. in, or on hand* : (مجازاً) بے ذوق ؛ بے لوچ ؛ کند (شخص) -

*h. metal* : (۱) بھاری توپ خانہ - (۲) (مجازاً) خونناک دشمن ؛ کڑا حریف -

*h. spar* : = BARYTES

*h. weight* : (۱) گھونسا باز پہلوان جو ۱۱ اسٹون ۴ پونڈ یا ۲ من سے زیادہ وزن کا ہو - (۲) (گھڑ دوڑ) معمول سے زیادہ وزن کا سوار -

*it lies h.* : اس کا بڑا بوجھ ہے -

*the Hh.* : (۱) = DRAGOON GAURDS - (۲) بھاری توپ خانہ -

*time hangs h.* : وقت کاٹے نہیں کٹتا -

**heavily**, *adv.* : گرانی یا ثقل سے ؛ بھدے پن سے ؛ سستی سے ؛ بھاری ہتیاروں سے ؛ بھاری بوجھ سے -

**heaviness**, *n.* : گرانباری ؛ ثقل ؛ بوجھل پن ؛ دشواری ؛ اداسی ؛ غمگینی ؛ سستی ؛ بھدا پن -

**heavyish**, *a.* : قدرے گراں ؛ کچھ بوجھل ؛ بھاری سا -

**Hebdomad**, *n.* : ہفتہ -

**Hebdomadal**, *a.* : ہفتہ وار ؛ ہفت روزہ -

*H. Council* : (اکسفرڈ یونیورسٹی کی) مجلس منتظمہ جس کا جلسہ ہر ہفتہ منعقد ہوتا ہے -

**Hebe**, *n.* : (یونانی دیو مالا) (۱) شباب کی دیوی - (۲) ساقی اولمپس (اولمپس وہ پہاڑ ہے جس پر دیوتا رہتے ہیں) - (۳) (مزاحاً) ہوٹل کی خادمہ ؛ شراب خانے کی ملازمہ ؛ باندی -

**Hebetate**, *v. t. & i.* : غبی یا سجھول کرنا یا ہونا ؛ کند ذہن کرنا یا ہونا -

**Hebraic**, *a.* : عبرانی یا عبرانیوں کا -

**hebraically**, *adv.* : عبرانیانہ ؛ عبرانی طریقہ سے -

**Hebraism**, *n.* : (۱) عبرانیوں یا یہودیوں کی خصوصیت (۲) مذہب یہود ؛ عبرانی عقائد - (۳) عبرانی زبان کا محاورہ -

**hebraistic**, *a.* : عبرانی ؛ عبرانیانہ -

**hebraistically**, *adv.* : عبرانیوں کی طرح -

**hebraize**, *v. t. & i.* : یہودی ہونا یا کرنا ؛ عبرانی بنانا یا بننا -

**Hebraist**, *n.* : (۱) عبرانی زبان کا عالم ؛ یہودی مذہب یا عبرانی عقائد کا پیرو ؛ مقلد یہودیت -

**Hebrew**, *n. & a.* : (۱) اسرائیلی ؛ یہودی - (۲) قدیم عبرانیوں کی زبان ؛ (روز مرہ) وہ تقریر جو سمجھ میں نہ آئے ؛ ناقابل فہم تقریر - (۳) عبرانی یا یہودیوں کا -

*Epistle to the Hh.* : انجیل کا ایک حصہ -

*H. wise.* : (تحریر) دائیں جانب سے بائیں جانب ؛ عبرانی زبان کی طرح -

**Hecatomb** *n.* : (قدیم یونان) سو جانوروں کی قربانی (خصوصاً سو بیلوں کی) ؛ بڑی مذہبی قربانی -

**Heck**, *n.* : وہ جنگلہ جو مچھلیوں کا راستہ روکنے کے لئے دریا میں لگایا جاتا ھے ؛ مچھلی روک -

**Heckle**, *v. t., & n.* : (۱) HACKLE = - (۲) سوالات کی بوچھار کرنا ؛ سوالات کرکے دق کرنا -

**Hectare** *n.* : (پیمائش کے اعشاری طریقہ میں) سطح ناپنے کا پیمانہ جو ۲٫۴۷۱ ایکڑ کے برابر ھے -

**Hectic**, *a. & n.* : (۱) سل کا ؛ دق کا - (۲) مدقوق ؛ دق کا (مریض) - (۳) انگارے کی طرح سرخ ؛ لال بھبو کا ؛ بیماری سے سرخ - (۴) (عامیانہ) جوش کا ؛ ہیجان کا ؛ ہیجان خیز - (۵) دق کا بخار ؛ تپ دق ؛ تپ دق کی سرخی -

*h. fever* : تپ دق -

**Hecto** -: (سابقہ بہ معنئی) سو (۱۰۰) -

*hectograph* : نقل گیر ؛ وہ آلہ جس سے ایک کاغذ کی بہت سی نقلیں ہو جاتی ہیں -

*hectogram (me)* : = (اعشاری پیمائش) سو گرام کا وزن ۳٫۵۲ اونس -

*hectolitre, -liter* : ۱۰۰ لیٹر = ۳٫۵۳۱ مکعب فٹ -

*hectometre, -meter* : ۱۰۰ میٹر = ۳۲۸٫۰۸۹ فیٹ -

**Hector**, *n, & v. t. & i.* : (۱) شیخی بگھار نا ؛ ڈینگ مارنا ؛ دوں کی لینا ؛ دھونس جمانا ؛ لات زنی کرنا - (۲) کمزور کو ستانا ؛ دق کرنا ؛ کم زور پر ظلم کرنا - (۳) شیخی باز ؛ لات زن ؛ ڈینگیا ؛ تیس مار خاں ؛ کم زور کو ستانے والا ؛ بزدل ظالم

**Heddles**, *n.* : کرگے کی چھوٹی ڈوریاں یا تار جن میں سے تانا گزرتا ھے -

**Hedge**, *n.* : (۱) باڑ ؛ احاطہ (درختوں ، جھاڑیوں ، گھانس یا پتھر کا) - (۲) (لوگوں کی) صف یا (چیزوں کی) قطار (جو راستہ روکے) - (۳) (مجازاً) روک ؛ (شرط ، بازی ، سٹہ وغیرہ) نقصان کی تلافی کا انتظام کرنا -

*dead h.* : سوکھے درختوں یا جھاڑیوں کی باڑ -

*doesn't grow on every h.* : بہت کمیاب ھے -

*h. -priest* : ملّانا ؛ ادنی درجے کا جاھل پادری وغیرہ -

*hedgerow* : جھاڑیوں یا چھوٹے پودوں کی باڑ -

*h. -school* : ادنی درجے کا مدرسہ ؛ مدرسہ جو کھلے میدان میں ہو (خصوصاً آئرلینڈ میں) -

*h. -sparrow* : یورپ کا ایک گانے والا پرند -

*quickset h.* : ہرے درختوں یا جھاڑیوں کی باڑ -

**Hedge**, *v. t. & i.* : (۱) جھاڑیوں سے گھیرنا ؛ باڑ لگانا ؛ احاطہ باندھنا ؛ (مجازاً) گھیرنا ؛ محصور کرنا ؛ احاطے میں لینا - (۲) باڑ لگا کر اندر نہ آنے دینا - (۳) مغزی ، گوٹ یا جھالر لگانا ؛ حاشیہ لگانا - (۴) باڑ بنانا ؛ باڑ میں کاٹ چھانٹ کرنا - (۵) (سٹے وغیرہ میں) نقصان کی تلافی کا انتظام کرنا - (۶) ذمہ داری سے بچنا ؛ گرفت سے بچنا ؛ پہلو بچانا -

**Hedgehog**, *n.* : (۱) خار پشت ؛ ساھی ؛ سیہی - (۲) جانور جس کے جسم پر کانٹے ھوں ؛ خار دار جانور - (۳) بعض پودوں اور درختوں کے بیضہ دان جن پر کانٹے ہوتے ہیں ؛ خار دار بیج دان - (۴) وہ شخص جس کے ساتھ نبھانا مشکل ہو -

**hedgehoggy**, *a.* : جس کے ساتھ نبھنا مشکل ھو -

**Hedonic**, *a. & n.* : (۱) لذت کا - (۲) (جمع) نظریۂ لذتیت -

**Hedonism**, *n.* : (۱) یہ عقیدہ کہ انسان کا مقصد زندگی حصول لذت ھے ؛ مذھب لذتیت -

**hedonist**, *n.* : نظریۂ لذتیت کا قائل ؛ لذت پسند -

**hedonistic**, *a.* : نظریۂ لذتیت سے متعلق -

**Heed**, *v. t. & n.* : (۱) (امکاچستان اور ادبی زبان) توجہ کرنا ؛ متوجہ ہونا ؛ لحاظ رکھنا ؛ دھیان دینا - (۲) توجہ ؛ دھیان ؛ لحاظ -

**heedful**, *a.* : خبر دار ؛ ہوشیار ؛ متوجہ ؛ چوکس -

**heedfully**, *adv.* : ہوشیاری سے ؛ چوکسی سے ؛ توجہ سے -

**heedfulness**, *n.* : چوکسی ؛ ہوشیاری -

**heedless**, *a.* : غافل ؛ بے خبر ؛ بے پروا ؛ بے فکر -

**heedlessly**, *adv.* : بے توجہی ، غفلت ، بے فکری یا بے پروائی سے -

**heedlessness**, *n.* : بے خبری ؛ غفلت ؛ بے فکری ؛ بےپروائی ؛ بے توجہی

**Hee-haw** , *n.* : (۱) ڈھینچو ؛ گدھے کی آواز - (۲) قہقہہ ؛ ٹھٹا -

**Heel**, *n.* : (۱) ایڑی ؛ پاشنہ ؛ عقب - (۲) (چوپایوں کے) سم یا کھر کا پچھلا حصہ - (۳) (جمع میں) پچھلے پاوں ؛ پچھلی ٹانگیں - (۴) (موزے یا جوتے کی) ایڑی ؛ وہ حصہ جو ایڑی پر آے - (۵) پاشنہ نماچیز ؛ ہر وہ چیز جو شکل میں ایڑی کی طرح ہو مثلاً جہاز کا پچھلا سرا -

*at h., at, on, upon, one's hh.* : بالکل قریب (پشت کی طرف) ؛ پیچھے ؛ پیچھے پیچھے ؛ سر پر ؛ سایے کی طرح پیچھے -

*be carried with the hh. foremost* : نعش کی طرح لے جایا جانا -

*cool one's hh.* : انتظار کرنا ؛ پڑے رہنا -

*down at h.* : (۱) ( جوتا ) جس کی ایڑی گھس گئی ہو ؛ ( شخص ) ایڑی گھسا جوتا پہنے ؛ بد سلیقہ -

*have the hh. of* : دوڑ میں آگے نکل جانا -

*h. - & - toe walking* : دیکھو Walking

*h. -ball* : جوتے کا روغن جو موم اور کاجل سے بنایا جاتا ہے -

*hh. over head,* (usually) *head over hh.* : قلابازی کھاتے ہوے ؛ سر نیچے پاوں اوپر -

*h. tap* : (۱) ایڑی کے چمڑے کی مٹائی - (۲) ( شراب کی ) تلچھٹ -

*his hh.* : تاش کے کھیل cribbage کی بانٹ میں غلام کا نکلنا -

*kick* one's *hh.* : انتظار کرنا ؛ انتظار میں کھڑے رہنا -

*lay, clap, by the hh.* : پا بجولاں کرنا ؛ پا بزنجیر کرنا - قید کرنا ؛ بیڑیاں ڈالنا -

*shcw a cleen pair of hh., take to* one's *hh.* : سرپرپاوں رکھہ کر بھاگنا ؛ چمپت ہوجانا ؛ ہوا ہوجانا ؛ بھاگ جانا -

*to h.* : ( کتا ) جو ساتھہ یا پیچھے ہو ' ڈوری یا زنجیر میں بندھا ہوا -

*turn on* one's *h.* : تیزی سے پھر جانا یا مڑجانا ؛ یکایک مڑ جانا ؛ الٹے پاؤں پلٹ جانا -

**Heel,** *v. i. & t.* : (۱) ایڑی کا زمین پر لگنا ؛ ایڑی کا زمین چھونا (مثلاً ناچ میں) - (۲) (جوتے وغیرہ میں) ایڑی لگانا - (۳) تعاقب کرنا ؛ پیچھا کرنا ؛ ساتھہ لگے رہنا ؛ سایے کی طرح ساتھہ رہنا - (۴) ( فٹ بال ) گیند کو ایڑی سے سرکا دینا ؛ ایڑی لگانا - (۵) ( گولف ) بلے کے دستے یا پشت سے گیند کو مارنا -

**Heel,** *v i. & t.* : (۱) ( جہاز رانی وغیرہ ) ایک طرف جھکنا ؛ جھوک کھانا ؛ جھکانا ؛ جھوک دینا -

**Heel,** *n.* : ( جہاز کا ) ایک طرف جھکنا ؛ جھوک ؛ جھکاو ؛ جھوک کھانا -

**Heft,** *n. & v. t.* : (۱) ( امریکی مقامی بولی ) وزن ؛ بوجھہ ؛ بار - (۲) ( عام بول چال ) اُٹھانا ؛ دھکا دینا ؛ دھکا - (۳) اٹھانا ؛ ہاتھہ میں اٹھاکر وزن کا اندازہ کرنا -

**Hegemonic,** *a.* : فرماں روا ؛ حکمراں ؛ حاکم اعلی -

**Hegemony** *n.* : قیادت ( خصوصاً وفاقی نظام سلطنت کی ) -

**Hegira, -jira,** *n.* : ( ۱ ) ( حضرت ) محمد ( صلعم ) کی ہجرت ( مکہ سے مدینہ منورہ کو ) - ( ۲ ) سنہ ہجری ؛ سنہ اسلامی ( سنہ ۶۲۲ ع سے شمار کیا جاتا ہے )-

**Heifer,** *n.* : بکن ؛ گلور ؛ بچھڑی ؛ اوسر ؛ جوان گاے جس کے بچہ نہ ہوا ہو ؛ بچھیا -

**Heigh,** *int.* : (۱) ( حوصلہ افزائی یا استفہام ) شاباش ؛ یہ کیا - ( ۲ ) ( مایوسی یا اکتا جانے کے موقع پر ) افسوس ؛ ہاے -

**Height,** *n.* : ( ۱ ) ارتفاع ؛ بلندی ؛ اونچائی - ( ۲ ) ( سطح سمندر وغیرہ سے ) زمین کی بلندی ' اونچائی - ( ۳ ) خاصی بلندی ؛ اچھی بلندی - ( ۴ ) عروج ؛ اوج ؛ سب سے اونچا درجہ ؛ انتہا - ( ۵ ) قلہ ؛ چوٹی ؛ پھنگی - ( ۶ ) سطح مرتفع ؛ فراز ؛ ٹیلہ وغیرہ -

**Heighten,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) بلند ( تر ) کرنا ؛ ( زیادہ ) اونچا کرنا ؛ ابھارنا - ( ۲ ) گہرا کرنا ؛ شدید کرنا - ( ۳ ) ( داستان یا بیان میں ) لفاظی کرنا ؛ مبالغہ کرنا ؛ بڑھا چڑھا کر کہنا - ( ۴ ) چڑھنا ؛ بڑھنا ؛ عروج پر پہنچنا ؛ بلند ہونا -

**Heinous,** *a.* : ( ۱ ) نفرت انگیز ؛ قبیح ؛ قابل نفرت ؛ ہول ناک ؛ وحشیانہ ؛ ناپاک - ( ۲ ) ( مجرم ) قابل نفرت ؛ ننگ انسانیت ؛ مہا پاپی -

**heinously,** *adv.* : وحشیانہ ؛ نفرت انگیز طور پر ؛ ہول ناک طریقے سے -

**heinousness,** *n.* : ہول ناک ہونا ؛ نفرت انگیزی -

**Heir,** *n.* : ( ۱ ) وارث ؛ جانشین - ( ۲ ) ( مجازاً ) حق دار ؛ مستحق ؛ مستوجب ؛ حصہ پانے والا -

*h. apparent.* : راج کنور ؛ ولیعہد -

*h.-at-law.* : قانونی وارث ؛ جائز وارث -

*h. in tail.* : جائداد کا وارث جسے ہبہ وغیرہ کرنے کا حق ہو -

*h. male* : وارث نرینہ -

*h. presumptive* : وارث قیاسی ؛ ایسا وارث جس کا حق وراثت زایل نہ ہو بجز اس کے کہ کوی قریب تر وارث پیدا ہو جاے -

**heirless,** *a.* : لا وارث ؛ بے وارث ؛ لاوارثا ؛ بے والی وارث -

**heirdom,** *n.* : وراثت ؛ حق وراثت -

**heiress,** *n.* : وارثہ -

**heirship,** *n.* : حق وراثت ؛ وراثت - .

**Heirloom,** *n.* : ( ۱ ) موروثی ( ذاتی ) جائداد منقولہ - ( ۲ ) باپ دادا کی جائداد ؛ موروثی عادات و اطوار ؛ جدی و آبائی خصائل - ( ۳ ) کوی موروثی چیز -

**Hejira.** دیکھو HEGIRA -

**Held:** دیکھو HOLD -

**Heliacal,** *a.* : سورج کے طلوع ہونے سے فوراً پہلے یا غروب کے فوراً بعد نمو دار ہونے والا -

*h. rising* : طلوع شمسی -

*h. setting.* : غروب شمسی -

**Helianthus,** *n.* : سورج مکھی کی قسم کے پھول ؛ گل آفتاب پرست -

**Helical,** *a.* : مرغولہ دار -

**helically,** *adv.* : مرغولے کی طرح -

**helicoid, helicoidal,** *aa.* : مرغولہ نما -

**Helicon,** *n.* : ( ۱ ) علم و ہنر اور شاعری کی دیویوں کا مسکن ؛ ہیلیکن پہاڑ - ( ۲ ) ( شعرا کے ) الہام یا فیضان کا سرچشمہ -

**heliconian,** *a.* : ہیلیکن پہاڑ کا -

**Helio-** : ( سابقہ ) شمسی ؛ سورج سے متعلق -

*heliocentric* : شمسی المرکز -

*heliochromy* : قدرتی رنگوں میں عکس تصویر کھینچنا ؛ شمسی عکاسی -

*heliogram* : شمسی خبر یا پیام ( جو شمسی آلۂ خبر رسانی سے بھیجا جاے )-

*heliograph.* : (۱) وہ نقش جو سورج کی روشنی سے ابھار کر کندہ کیا جائے ؛ شمسی نقش - (۲) سورج کی تصویر لینے کا آلۂ عکاس شمسی - (۳) شمسی آلۂ خبر رسانی (جس میں آفتاب کی شعاعوں کے انعکاس سے خبر پہنچتی ہے) -

*heliograph.* : (۱) شمسی خبر یا پیام بھیجنا - (۲) شمسی نقش کھینچنا (سورج کی روشنی سے نقش ابھار کر کندہ کرنا) -

*heliographic.* : شمسی نقش یا شمسی خبر سے متعلق ؛ آلۂ عکاس شمس یا شمسی آلۂ خبر رسانی سے متعلق -

*heliography.* : (۱) شمسیات ؛ علم الشمس - (۲) شمسی نقش کشی - (۳) شمسی خبر رسانی -

*heliogravure* : سورج کی روشنی سے ابھار کر کندہ کیا ہوا نقش ؛ شمسی نقش -

*heliometer* : قائمہ ؛ مقیاس الشمس ؛ اجرام فلکی کا بُعد و قطر معلوم کرنے کا آلہ -

*helioscope.* : آفتاب بیں ؛ وہ آلہ جس سے آنکھوں کو ضرر پہنچے بغیر آفتاب کو دیکھ سکتے ہیں -

*heliotropic,-tropism* : (نباتیات) آفتاب پرست پھول ؛ آفتاب پرستی -

*heliotype* : دھوپ تصویر (جو جلاتین کے قلم کو سورج کی روشنی میں رکھ کر کھینچتے ہیں) -

**Heliosis**, *n.* : (نباتیات) شمسی داغ ؛ وہ داغ جو پتیوں پر آفتاب کی شعاعوں کے آتشی شیشے وغیرہ کے ذریعے مجتمع ہونے سے پڑ جاتے ہیں -

**Heliotrope**, *n.* : (۱) آفتاب پرست پھول (سورج مکھی کی قسم کا) جس میں ارغوانی رنگ کے خوشبو دار پھول ہوتے ہیں - (۲) ان پھولوں کا رنگ ؛ ارغوانی رنگ - (۳) دیکھو BLOODSTONE -

**Helium**, *n.* : ہیلیم (ایک شفاف گیس جو فضائے آفتاب میں پائی جاتی ہے) -

**Helix**, *n.* (pl.-*ices*) : (۱) (گھڑی کی کمانی یا ذات کش کی طرح کا) مرغولہ - (۲) (تعمیر) مرغولہ نما نقش و نگار - (۳) کان کے بیرونی حصہ کا کنارہ ؛ کنارۂ گوش - (۴) گھونگھے کی طرح کے مرغولہ نما کیڑے -

**Hell**, *n.* : (۱) پاتال ؛ عالم اسفل - (۲) دوزخ ؛ جہنم ؛ سقر ؛ نرگ - (۳) آلام و مصائب کا گھر ؛ گناہوں کا گھر ؛ دوزخ (مجازاً) - (۴) مختلف قسم کے کھیلوں میں چور کو قید کرنے کی جگہ - (۵) قمار خانہ ؛ جوے خانہ ؛ جوئے کا اڈا -

*a h. of a noise* : بیحد شور وغل ؛ قیامت کا شور -

*h.-cat* : بد مزاج ؛ خبیث یا غصے میں بھری عورت ؛ ڈاکن ؛ ڈائن ؛ بھتنی -

*h. for leather* : سر پٹ ؛ بگ ٹٹ -

*h.-hound* : شیطان ؛ بھتنا ؛ خبیث -

*h.-weed* : پودوں کی قسمیں -

**hellish**, *a.* : دوزخی ؛ جہنمی ؛ ناری ؛ شیطانی ؛ ملعون ؛ خبیثانہ -

**hellishly** *adv.* : شیطانی طریقہ سے ؛ خباثت سے ؛ جہنم کی طرح -

**hellishness**, *n.* : دوزخیت ؛ جہنمیت ؛ شیطنت ؛ خباثت -

**hellward**, *adv.* : جانب سقر ؛ جہنم کی طرف -

**Hellebore**, *n.* : ان پودوں یا درختوں کا قدیم نام جو دافع جنون سمجھے جاتے ہیں - (۲) (نباتیات) پودوں کی قسمیں -

**Hellene**, *n.* : (۱) قدیم زمانے کا خالص یونانی نسل کا شخص ؛ خالص یونانی - (۲) جدید یونان کا باشندہ ؛ یونانی -

**hellenic**, *a.* : خالص یونانی ؛ یونانی -

**Hellenism**, *n.* : (۱) یونانی (زبان کا) محاورہ یا ترکیب - (۲) یونانیوں کی تقلید (۳) یونانی تہذیب ؛ ملت یونانی ؛ یونانیت -

**hellenize**, *v. t. & i.* : یونانی بننا ؛ یونانیت اختیار کرنا -

**Hellenist**, *n.* : (۱) یونانی بولنے والا (غیر یونانی) - (۲) یونانی ادیب ؛ یونانی زبان کا ماہر -

**hellenistic**, *a.* : یونانی بولنے والی (غیر یونانی) قوم کا -

**Hello**, *n.* & *v.* : = HALLO

**Helm**, *n.* : (قدیم) مغفر ؛ خود -

*h.-cloud* : گھٹا ٹوپ ؛ طوفانی گھٹا (جو پہاڑوں پر چھائی ہو) -

**helmed**, *a.* : (۱) سر پر خود رکھے ہوئے ؛ خود پہنے - (۲) گھٹا ٹوپ چھایا ہوا (پہاڑ) -

**Helm**, *n.*, & *v. t.* : (۱) سکان ؛ پتوار - (۲) وہ جگہ جس میں سے پتوار موڑا یا پھیرا جاتا ہے - (۳) حکومت ؛ نظم ونسق ؛ رہبری ؛ رہنمائی ؛ قیادت - (۴) پتوار سے کشتی چلانے کا رخ معین کرنا ؛ (مجازاً) رہنمائی کرنا ؛ نظم و نسق کرنا -

*down* (*with the*) *helm*, *up* (*with the*) *h.* : پتوار کو اس جانب جو ہوا کی زد میں ہے یا اس جانب جو ہوا سے محفوظ ہے موڑنا -

*helmsman* : سکان گیر ؛ پتوار چلانے والا -

**Helmet**, *n.* : (۱) مغفر ؛ کلاہ آہنی ؛ خود - (۲) چھجے دار ہیٹ جو دھوپ کو روکتی ہے اور گرم ملکوں میں اوڑھی جاتی ہے - (۳) ترنبیق کا بالائی حصہ - (۴) (نباتیات) (پھول کا) خود ؛ خود گل - (۵) گھونگھوں وغیرہ کا سخت بالائی خول -

**helmeted**, *a.* : (۱) خود پہنے - (۲) ہلمٹ (آہنی ٹوپ) لگائے - (۳) (نباتیات) خود دار -

**Helminth**, *n.* : کیڑا ؛ کرم ؛ آنتوں کا کیڑا ؛ کیچوا ؛ کرم شکم -

**helminthic**, *a.* : کرمی ؛ کرم شکم کا -

**helminthoid**, *a.* : کرم نما ؛ کیچوے جیسا -

**helminthology**, *n.* : کرمیات -

**Helot**, *n.* : (۱) قدیم اسپارٹا کے غلام کسان - (۲) غلام کسان ؛ زرعی غلام -

*drunken H.* : غلام جسے اسپارٹا والے شراب پلا کر مدہوش کردیتے تھے تاکہ اس کی حالت سے نوجوانوں کو عبرت ہو -

**helotism**, *n.* : زرعی غلامی -

**helotize**, *v. t.* : زرعی غلام بنانا -

**helotry**, *n.* : (۱) زرعی غلاموں کی جماعت - (۲) زرعی غلامی

**Help**, *v. t.* (archaic past holp, p. p. holpen) : (۱) مدد کرنا ؛ مدد دینا ؛ امداد کرنا ؛ اعانت کرنا ؛ کمک پہنچانا ؛ معاونت کرنا ؛ سہارا دینا ؛ تائید کرنا ؛ دستگیری کرنا ؛ ساتھ دینا ؛ حمایت کرنا ؛ ہاتھ بٹانا - (۲) کھانا اٹھا کر دینا ؛ کسی کے سامنے کھانے کی رکابی بڑھانا ؛ کھانا بانٹنا -

*don't be longer than you can h.* : جہاں تک ہوسکے دیر نہ لگاؤ -

*h. me out* : مجھے اس مشکل سے نکالو -

*h.* (person) *on, off, with coat &c* : (کسی شخص کی) کوٹ وغیرہ پہننے یا اتارنے میں مدد کرنا -

*I cannot h. doing that* : میں اس کے کرنے پر مجبور ہوں -

so *h. me God* : (۱) خدا گواہ ہے - (۲) خدانے چاہا تو ؛ انشاءاللہ -

**Help**, *n.* : (۱) مدد ؛ امداد ؛ اعانت ؛ معاونت ؛ سہارا ؛ تائید ؛ مددگاری ؛ نصرت ؛ حمایت ؛ کمک ؛ تقویت - (۲) (امریکہ) خادم ؛ خادمہ ؛ ملازم ؛ نوکر ؛ ماما - (۳) چارۂ کار ؛ چارہ ؛ علاج ؛ مداوا ؛ تدبیر ؛ بچاؤ کی صورت ؛ اپاو - (۴) (کھانے میں) کسی کھانے کی اتنی مقدار جو ایک مرتبہ ایک شخص کو دی جائے -

**Helpful**, *a.* : فائدہ مند ؛ مفید ؛ ممد ؛ معاون ؛ مددگار ؛ کار آمد ؛ کام کا -

**helpfully**, *adv.* : مفید طور پر ؛ کار آمد طور پر -

**helpfulness**, *n.* : فائدہ مندی ؛ مفید ہونا ؛ کار آمد ہونا ؛ کام کا ہونا -

**Helping**, *n.* : مدد دینا وغیرہ ؛ حصہ ؛ کسی کھانے کی اتنی مقدار جو ایک شخص کو ایک باردی جائے -

**Helpless**, *a.* : بیکس ؛ بیچارہ ؛ معذور ؛ مجبور ؛ لاچار ؛ بے یار و مددگار -

**helplessly**, *adv.* : مجبورانہ ؛ بیکسانہ -

**helplessness**, *n.* : مجبوری ؛ بیکسی ؛ بیچارگی -

**Helpmate**, **helpmeet**, *nn.* : ہمدم ؛ مونس ؛ رفیق (زندگی) ؛ شریک رنج و راحت (خصوصاً میاں یا بیوی) -

**Helter-skelter**, *adv., a., & n.* : (۱) سرا سیمگی ؛ گھبراہٹ ؛ ہڑبڑی ؛ کھلبلی ؛ گڑبڑ ؛ افراتفری ؛ بھاگم بھاگ - (۲) افراتفری کا ؛ بدحواسانہ ؛ افتاں و خیزاں - (۳) گرتے پڑتے ؛ افتاں وخیزاں ؛ افراتفری میں ؛ بدحواسی میں -

**Helve**, *n.* : قبضہ ؛ دستہ (ہتیار یا اوزار کا)

*throw the h. after the hatchet* : دیکھو - HATCHET

**Helvetian** *a. & n.* : سوئٹزر لینڈ کا ؛ سوئسستان کا ؛ سوئیسی (شخص یا چیز) -

**Hem**, *n.* : (کپڑے کا) کنارہ ؛ حاشیہ ؛ جھالر ؛ مغزی ؛ سنجاف ؛ گوٹ ؛ کور ؛ ترپن ؛ ترپائی -

**Hem**, *v. t.* : سنجاف ؛ گوٹ یا مغزی لگانا ؛ کپڑے کے کنارے ترپنا ؛ حاشیہ یا جھالر وغیرہ لگانا -

*h. in, about, round* : گھیرنا ؛ گھیر لینا ؛ احاطہ کرنا ؛ محصور کرنا ؛ چاروں طرف سے گھیرنا -

**Hem**, *int. n. & v. i.* : کھنکارنے کی آواز (ہم) جو تقریر میں اٹکتے وقت یا دوسرے کو متوجہ کرنے کے لئے نکالی جاے ؛ حلق صاف کرنا ؛ کھنکارنا ؛ بولتے بولتے رک جانا یا اٹک جانا -

**Hematic**, &c. : دیکھو haematic

**Hemi** - : نصف یا نیم کے معنی میں (الفاظ کے پہلے لگایا جاتا ہے) -

*hemianopsia* : چندھا پن ؛ نیم کوری -

*hemicycle* : ہلالی شکل ؛ نصف دائرہ ؛ نیم مدور (تعمیر ، کمرہ وغیرہ) -

*hemihedral* : (بلورہ) جس میں مقررہ تعداد کی آدھی سطحیں ہوں ؛ نیم سطحائی -

*hemimetabola* : نیم جعفرتی (کیڑے) -

*hemiplegia* : آدھے دھڑ کا فالج -

**Hemisphere**, *n.* : (۱) نصف کرہ ؛ نیم کرہ - (۲) نصف کرۂ فلکی ؛ آسمانی کرے کا نصف حصہ ؛ شطر ؛ نیمہ - (۳) نصف الارض ؛ نصف کرۂ ارض -

*Eastern h.* : نصف کرۂ مشرقی (یورپ ، ایشیا ، افریقہ) -

*magdeburg hh.* : (پیتل کے) دو نصف کرے جن کو ملاکر پمپ کے ذریعہ ہوا نکال لی جاتی ہے تو الگ نہیں ہوسکتے اس سے ہوا کا دباو ثابت کیا جاتا ہے -

*Northern, Southern h.* : شمالی و جنوبی نصف کرۂ ارض (خط استوا کے شمال و جنوب میں) -

*Western h.* : نصف کرۂ غربی (بر اعظم امریکا) -

**hemispheric(al)**, *aa.* : نصف کری ؛ نیم کری ؛ نصف کرے کا یا اس کے متعلق -

**Hemistich**, *n.* : نیم مصرع -

**Hemlock**, *n.* : شیکران ؛ ایک تلخ زہریلا درخت یا پودا جس کا عرق مسکن ہوتا ہے -

**Hemorrhage** &c. : دیکھو haemorrhage

**Hemp**, *n.* : (۱) سن ؛ خاص ہندوستان کا پودا ہے جس کی سالانہ کاشت ہوتی ہے اس کے ریشوں سے رسی اور مضبوط کپڑا بنایا جاتا ہے - (۲) سن کا ریشہ ؛ سن کا دھاگا - (۳) (مزاحاً) رسن دار ؛ پھانسی کا پھندا یا رسی - (۴) بھنگ ؛ حشیش - (۵) مختلف ریشہ دار پودوں کو بھی کہتے ہیں -

**hempen**, *a.* : سن کا -

**Hemstitch**, *v. t. & n.* : (۱) ایک طرح کا کشیدہ ؛ کڑھا ہوا کام - (۲) کشیدہ کاڑھنا -

**Hen**, *n.* : (۱) دجاجہ ؛ ماکیان ؛ مرغی - (۲) بعض دوسرے پرندوں کے نام کے ساتھ لگانے سے مادہ کے معنی ہوجاتے ہیں -

*h. and chickens* : بعض مرکب پودوں کو کہتے ہیں مثلاً daisy کی ایک قسم -

*henbane* : ایک معذر ، مسکر اور زہریلا پودا -

*h. -hearted* : بزدل ؛ ڈرپوک ؛ نامرد ؛ تھڑدلا ؛ کم ہمت -

*h. -pecked* : جورو کا مزدور ؛ بیوی کا غلام ؛ زن مرید -

*h. -roost* : مرغی خانہ ؛ ڈربا ؛ وہ جگہ جہاں شب کو مرغیاں بسیرا لیتی ہیں -

*like a h. with one chicken* : ذراسی بات کے لئے اودھم مچانے والا -

**Hence**, *adv.* : (۱) یہاں سے ؛ اس مقام سے ؛ اب سے - (۲) اس لئے ؛

اس واسطے؛ لہذا - (۳) اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ؛ چنانچہ - (۴) (شعر، بیان) چلے جاؤ؛ دفان ہو-

*five years hence*: اب سے پانچ سال (میں)؛ اب سے پانچ سال بعد-

*go hence*: رحلت کرنا؛ گذر جانا-

*henceforth, henceforward*: آئندہ سے؛ اب سے؛ اس کے بعد سے-

*hence with*: دفع کرو؛ لے جاؤ؛ ہٹاو-

**Henchman**, *n.*: (۱) رفیق خاص- (۲) (ہائی لینڈ کے) رئیس یا سودار کا داروغہ؛ کامدار- (۲) معتمد خاص؛ ملازم معتبر- (۳) پیرو-

**Hendeca-**: (سابقہ) اصل یونانی لفظ Hendeka کے معنی گیارہ ہیں-

*hendecagon*: یازدہ پہلو شکل؛ یازدہ ضلعی شکل؛ وہ شکل جس کے گیارہ اضلاع ہوں-

*h.-syllabica*: (نظم) یازدہ رکنی؛ گیارہ بولوں کی نظم یا مصرعہ-

*h.-syllable*: یازدہ رکنی نظم (خصوصاً لاطینی نظم)-

**Hendiadys**, *n.*: کسی مفرد خیال کو دو اسموں سے جو حرف عطف سے ملے ہوئے ہوں ظاہر کرنا (مثلاً سیم و زر بجائے دولت)-

**Hendon**, *n.*: مڈل سکس (انگلستان) کا ایک قصبہ-

**Henley**, *n.*: آکسفورڈ اور کیمبرج کا کشتی رانی کا مقابلہ جو سالانہ لندن کے قریب هینلی کے سامنے دریائے ٹیمس میں ہوتا ہے-

**Henna**, *n.*: (۱) حنا؛ مہندی- (۲) برگ حنا؛ مہندی کے پتے-

**Henny**, *a.* & *n.*: (۱) ماکیان نما؛ دجاجہ نما؛ مرغی کی طرح- (۲) خروس ماکیانی؛ وہ مرغ جو مرغی کی طرح ہو-

**Henotheism**, *n.*: توحید ناقص؛ ایک خدا کا قائل ہونا مگر اسے لاشریک نہ سمجھنا-

**Hepatic**, *a.*: (۱) جگر کا؛ کبدی؛ مفید جگر؛ مقوی جگر- (۲) جگر گوں؛ کلیجی کے رنگ کا-

**Hepatize**, *v. t.*: پھیپڑوں کو جگر کے مادہ میں تبدیل کرنا-

**Hepato-**: (سابقہ) جگر کے معنی میں-

*hepatogenous*: کبدی الاصل؛ جو جگر سے شروع ہو-

**Hepta-**: (سابقہ بمعنیٰ) سات؛ ہفت؛ سبع-

*heptaglot*: کتاب ہفت زبانی؛ وہ کتاب جو سات زبانوں میں ہو؛ ہفت زبانی (کتاب وغیرہ)-

*heptagon*: مسبع؛ وہ شکل جس میں سات ضلعے اور سات زاویے ہوں؛ ہفت پہلو شکل-

*heptagonal*: ہفت پہلو؛ مسبع-

*heptahedron*: مجسم ہفت سطحی؛ مجسم مسبع-

*heptasyllabic*: ہفت رکنی؛ سات بول کا-

*heptateuch*: انجیل کی پہلی سات کتابیں (حصے)-

**Heptad**, *n.*: ہفت عددی یا ہفت فردی مجموعہ؛ سات چیزوں کا مجموعہ؛ سات شخصوں کا طائفہ یا جماعت

**Heptarchy**, *n.*: (۱) حکومت ہفت سری؛ وہ حکومت یا سلطنت جس میں سات حکمران ہوں- (۲) قدیم انگلستان کی سات سلطنتیں (ویسیکس، سسیکس، ایسیکس، کینٹ، ایسٹ انگلیا مرسیا، اور نارتھمبریا)-

**heptarchic (al)**, *a.*: ہفت سری-

**Her**, *pron.*: she کی حالت مفعولی؛ فاعل کے معنی میں بھی مستعمل ہے جیسے was that her (she)?-

**Her**, *pron.* & *a.*: اس (she کی حالت اضافی) (عورت) کا-

**Herald**, *n.*: (۱) نقیب شاہی (جو بادشاہ کا فرمان پڑھ کر سناتا تھا، شاہی پیام لے جاتا تھا، دربار کا انتظام کرتا تھا اور امرا کے مراتب اور انکے مارکوں کا تعین کرتا تھا)- (۲) قاصد؛ پیامبر؛ پیام رساں؛ پیک؛ پیامی؛ نامہ بر؛ خبر رساں (اخبارات کا نام بھی ہوتا ہے)- (۳) پیش خیمہ؛ خبر دینے والا؛ منادی؛ علامت؛ نشانی-

*Herald's college*: ادارۂ نقابت جو آجکل امرا کے مناصب کے اور انکے اعزازت کے مسائل کا فیصلہ کرتا ہے-

**Herald**, *v. t.*: (۱) منادی کرنا؛ ڈھنڈھورا پیٹنا؛ کسی کی آمد کی خبر دینا؛ پیش خیمہ ہونا؛ نشانی ہونا- (۲) مہمان یا ملاقاتی کو صاحب خانہ کے پاس پہنچانا؛ استقبال کر کے اندر لے جانا-

**Heraldic**, *a.*: نقیبانہ؛ نقیب کا؛ نقابتی کا-

**Heraldry**, *n.*: (۱) نقابت- (۲) خاندانی یا ذاتی مارکے-

*canting, h.*: (۱) امرا کے مارکے، نشانات- (۲) طمطراق؛ کروفر-

**Herb**, *n.*: (۱) نرم پتے کا پودا؛ بوٹی؛ جڑی بوٹی جو دوا وغیرہ کے لئے استعمال ہوتی ہے-

*herbaceous border*: (باغ میں) سدا بہار پھول دار درختوں کی حاشیہ بندی-

*h. beer*: نباتی شراب؛ نباتی مشروب-

*h. bennet*: ایک پودا جس کے پھول زرد ہوتے ہیں-

**herbaceous**, *a.*: نباتی؛ نباتاتی؛ جڑی بوٹی کا-

**herbiferous**, *a.*: جہاں جڑی بوٹی کثرت سے ہو؛ پر نباتات-

**herbivorous**, *a.*: چرندہ؛ نباتات خور-

**herbless**, *a.*: نباتات سے خالی؛ بے جڑی بوٹی کا-

**Herbage**, *n.*: (۱) نباتات؛ روئیدگی- (۲) بوٹیوں یا پودوں کے رس دار حصے- (۳) (قانون) چرائی کا حق؛ دوسرے کی زمین میں مویشی چرانے کا حق-

**Herbal**, *a.* & *n.*: (۱) نباتات یا جڑی بوٹی کی کتاب؛ رسالۂ تشریح نباتات- (۲) نباتی جڑی بوٹی کا-

**Herbalist**, *n.*: (۱) ماہر نباتات (طبی نقطۂ نظر سے)؛ جڑی بوٹی کے خواص کا جاننے والا؛ وہ قدیم مصنفین جنہوں نے نباتات سے متعلق کتابیں لکھی ہیں- (۲) جڑی بوٹی بیچنے والا؛ عطار-

**Herbarium**, *n.*: خشک پودوں کے جمع کرنے کی کتاب، الماری یا کمرہ؛ خزانۂ نباتات؛ ذخیرۂ نباتات-

**Herbarize**, *v. i.*: (۱) جڑی بوٹی جمع کرنا- (۲) نباتات کی تحقیق کے لئے پودوں کا مشاہدہ کرنا-

**herborist**, *n.*: نباتات اندوز؛ محقق نباتات؛ نباتات داں؟-

**herborization**, *n.*: (۱) نباتات اندوزی؛ خشک پودے جمع کرنا - (۲) مشاهدۂ نباتات -

**Herby**, *a.*: جڑی بوٹی سے بھرا ہوا ؛ پر نباتات ؛ نباتات صفت؛ جڑی بوٹی کی خاصیت کا -

**Herculean**, *a.*: (۱) ( یونانی سورما ) ہرقلیس کا - (۲) ہرقلیس کی طرح قوی ؛ قوی ہیکل ؛ ہرقلیس کے کار ناموں کی طرح مشکل ؛ نہایت دشوار ؛ کٹھن ؛ صبر آزما ؛ مشقت طلب ؛ ہفت خواں کے برابر -

**Hercules**, *n.*: (۱) ( یونانی اور رومی دیومالا ) ہرقلیس ؛ شہ زور سورما جس کے بارہ کارنامے مشہور ہیں ؛ یونانی رستم - (۲) شہ زور ؛ قوی ہیکل آدمی - (۳) ( ہیئت ) جاثی ہرقل ؛ راقص ؛ رقاص -

*Pillars of H.*: (۱) آبنائے جبل الطارق کے دونوں کناروں کی چٹانیں - (۲) آخری حد ؛ انتہا -

*H. beetle* : جنوبی امریکہ کا پانچ انچ لمبا گبریلا کیڑا -

*H. powder* : آتشگیر مسالہ جو کان کنی میں استعمال کیا جاتا ہے -

**Herd**, *n.*: (۱) غول ؛ گلہ ؛ ریوڑ؛ ڈار؛ جھنڈ - (۲) ( حقارتاً ) اشخاص کا گروہ ؛ بھیڑ ؛ جتھا ؛ ٹھٹ -

*h.-book* : مویشی یا سور وغیرہ کا نسب نامہ -

*herdsman* : گلہ بان؛ چوبان ؛ چرواھا ؛ گڈریا -

*the, the common, the vulgar h.*: عوام کالانعام -

**Herd**, *n.*: گلہ بان؛ چرواھا ؛ گڈریا -

*cow h., swine h., &c.*: گوالا ؛ سوروں کا چرواھا وغیرہ -

**Herd**, *v. i. & t.*: (۱) غول یا گلہ وغیرہ میں مل کر رہنا ( خصوصاً مجازاً آدمیوں کے لئے مستعمل ہے ) - (۲) نگہبانی کرنا ( بھیڑوں مویشی وغیرہ کی ) -

**Here**, *adv. & n.*: (۱) اس جگہ ؛ یہاں ؛ ادھر ؛ اسطرف - (۲) ( حاضری کے وقت نام پکارنے پر ) حاضر ؛ موجود ؛ لبیک - (۳) اس دنیا میں ؛ اس عالم میں ؛ اس زندگی میں - (۴) ( تحریر و تقریر میں ) یہاں ؛ اس مقام پر ؛ اس موقع پر - (۵) اس معاملے میں اس بات میں ؛ اس امر میں - (۶) یہ مقام ؛ یہ جگہ -

*hereabout* : کہیں ادھر ہی ؛ یہیں کہیں ؛ اسی گردونواح میں -

*hereafter* : (۱) اس کے بعد ؛ بعد ازیں ؛ آئندہ ، آگے چل کر ؛ اس دنیا میں ؛ عالم آخرت میں ؛ عقبیٰ میں - (۲) مستقبل ؛ عالم آخرت ؛ عقبیٰ -

*here and there* : اِدھر اُدھر ؛ کہیں کہیں ؛ خال خال -

*hereat* : ( قدیم ) اس پر ، اس بات پر -

*hereby* : اس سے ؛ اسکی روسے ؛ اس کے ذریعے سے ؛ اس کی وجہ سے ؛ اس کے نتیجے کے طور پر -

*herein* : اس جگہ ؛ اس کتاب میں؛ اس چیز میں -

*hereinafter* : ( دستاویز وغیرہ میں ) ذیل میں ؛ نیچے؛ آگے چلکر -

*hereof.* : ( قدیم ) اس کا -

*here there and everywhere* : ہر جگہ ؛ ہر جا ؛ ہر طرف ؛ سب کہیں -

*hereto* : ( قدیم ) اسی معاملے سے ؛ اسی بات سے -

*heretofore* : قبل ازیں ؛ پیشتر ؛ اس سے پہلے ؛ سابق میں -

*hereunder* : ( کتاب وغیرہ میں ) ذیل ؛ میں نیچے ؛ آگے چل کر -

*hereupon* : بعد ازیں ؛ اس کے بعد ؛ اس لئے -

*herewith* : اس کے ساتھ ؛ اس کے ہمراہ ؛ منسلک ؛ ہمرشتہ -

*neither h. nor there* : (۱) بے محل ؛ بے جوڑ ؛ بے موقع ؛ مہمل - (۲) غیر اہم -

**Hereditable**, *a.* : جو وراثت کے ذریعے منتقل ہوسکے ؛ متوارث -

**hereditability**, *n.* : موروثیت ؛ موروث ہونا -

**Hereditament**, *n.* : (۱) وہ ملک جو وراثت کے ذریعہ منتقل ہوسکے - (۲) جائداد منقولہ - (۳) میراث ؛ ورثہ -

**Hereditarian**, *n.* : توارث کا قائل ( جسمانی اور نفسی خصوصیات میں ) -

**Hereditary**, *a.* : (۱) جدی ؛ آبائی ؛ پشتینی ؛ نسلی ؛ موروثی ؛ ارثی - (۲) متوارث ( امراض وغیرہ ) - (۳) باپ دادا کا ( عقیدہ وغیرہ ) - (۴) موروثی ( منصب دار وغیرہ ) -

**hereditarily**, *adv.*: نسلاً بعد نسلٍ ؛ پشت در پشت ؛ وراثت کے ذریعے سے ؛ میراث کے طور پر ؛ ارثی خصوصیات کے لحاظ سے -

**hereditariness**, *n.* : موروثیت ؛ موروثی یا متوراث ہونا -

**Heredity**, *n.* : توارث ؛ وراثت ؛ بچے کا ماں باپ سے جسمانی اور نفسی خصوصیات میں مشابہ ہونا -

**hereditism**, *n.* : نظریۂ توارث -

**Heresiarch**, *n.* : بانئی بدعت ؛ بدعتیوں کا سردار -

**Heresy**, *n.* : رفض ؛ بدعت؛ مسیحی کلیسا کے عقائد یا کسی مسلمہ اصول کے خلاف عقیدہ -

**heresiologist**, *n.*: بدعتی عقائد کا محقق یا عالم -

**heresiology**, *n.*: بدعتی عقائد کی تحقیق یا علم -

**Heretic**, *n.* : بدعتی ؛ رافضی ؛ مذہب یا کسی اور چیز کے مسلمہ عقائد کا مخالف -

**heretical**, *a.*: بدعتی ؛ رافضیانہ -

**Heriot**, *n.* : ( قانون ) ٹھاکر ڈنڈ ؛ حق زمین دار ( مویشی روپیہ وغیرہ جو اسامی کے مرنے کے بعد زمین دار کو دیا جاتا ہے ) -

**Heritable**, *a.*: (۱) موروثی منقولہ جائداد ؛ میراث - (۲) متوارث ؛ قابل انتقال ؛ نسلاً بعد نسل منتقل ہونے والی - (۳) مستحق وراثت -

**heritably**, *adv.* : وراثتاً ؛ از روے وراثت -

**Heritage**, *n.* : (۱) میراث ؛ ترکہ ؛ ورثہ ؛ ارثی جائداد - (۲) ( مجازاً ) ( کسی شخص کا ) حصہ - (۳) ( انجیل و تورات ) بنی اسرائیل ؛ قدیم اسرائیلی ؛ کلیسا - (۴) حصۂ میراث ؛ سہام ؛ وہ حصہ جو میراث یا ترکہ میں ملے -

**Heritor**, *n.* : وارث ؛ میراث پانے والا -

**Herl** : = HARL

**Hermaphrodite**, *n. & a.* : (۱) دو زوجیا ( وہ انسان یا جانور جس میں نر و مادہ کی

خاصیتیں، موجود ہوں) - (۲) (حیاتیات) وہ حیوان جو قدرتاً نر و مادہ کے اعضاء تناسل رکھتا ھے؛ نر و مادہ جانور - (۳) (نباتیات) وہ پودا جس میں ایک ھی پھول حامل زر حصہ اور بقچہ گل رکھتا ھے؛ دو زوجیا - (۴) شخص یا چیز جس میں متضاد اوصاف اور خواص ہوں؛ متناقض‌الاوصاف؛ متناقض‌الخواص - (۵) (جہاز رانی) دو شکلا؛ وہ جہاز جو دو قسم کے جہازوں یا کشتیوں کی شکل وغیرہ رکھتا ہو - (۶) متناقض الاوصاف؛ متناقض الخواص؛ مجمع الضدین؛ مخنث؛ دو زوجی؛ نر مادی -

**hermaphroditic (al)** *aa.*: مخنثانہ؛ نر مادی؛ دوزوجی -

**hermaphroditism,** *n.*: مخنثیت؛ نر مادی پن؛ دو زوجیا ہونا -

**Hermeneutic,** *a.* & *n.*: (۱) تشریحی؛ تفسیری؛ تعبیری- (۲) تفسیر؛ تشریح؛ شرح (خصوصاً انجیل و تورات اور دوسری مقدس کتابوں کی) -

**hermeneutical,** *a.*: تفسیری؛ تشریحی -

**Hermes,** *n.*: (یونانی دیو مالا) عطارد؛ دبیر فلک یا منشیء فلک؛ (Zeus اور Maia کا بیٹا) دیوتاوں کا قاصد؛ دیوتاوں کا پیامی؛ دیوتاوں کا ایلچی؛ علم و خطابت وغیرہ کا دیوتا -

*H. Trismegistus*: علم ادب کے مصری دیوتا طوط کا جدید نام جو افلاطونی جماعت نے رکھا تھا اس کے متعلق خیال ھے کہ وہ مخفی اور پر اسرار علوم و فنون کا موجد اور مصنف تھا اور کیمیا سازی کے سینہ بہ سینہ مسائل سے واقف تھا -

**Hermetic,** *a.*: (۱) کیمیا سازی کا؛ الکیمیا کا - (۲) ہوا بستہ (یعنی جس میں ہوا کا گزر نہ ہو) -

*h.-seal*: ایسی مہر جس کے لگانے سے ہوا نہ جاسکے؛ ہوا روک مہر -

**hermetically,** *adv.*: ہوا بستہ طریقے سے؛ کیمیائی طریقے سے بند کیا ہوا -

**Hermit,** *n.*: (۱) (قدیم عیسائی) راہب؛ رہبان؛ تارک‌الدنیا؛ درویش؛ جوگی؛ یوگی؛ جس نے دنیا سے قطع تعلق کرلیا ہو - (۲) خلوت نشین؛ عزلت گزیدہ؛ گوشہ نشین؛ عزلت پسند؛ گوشہ گیر؛ بادیہ نشین؛ بن باشی؛ خانقاہ نشین -

*h.- crab*: ایک خاص قسم کا کیکڑا جو گھونگھوں اور دوسرے کیڑے مکوڑوں کے اترے ہوئے خولوں میں رہا کرتا ھے تاکہ اپنی حفاظت کرے -

**Hermitage,** *n.*: (۱) صومعہ؛ مٹھ؛ حجرہ؛ خانقاہ - (۲) کنج عزلت؛ گوشۂ تنہائی - (۳) ایک فرانسیسی شراب -

**Hern**: دیکھو HERON -

**Hernia,** *n.*: (تشخیص الامراض) فتق -

**herniary,** *a*: فتق کا یا اس کے متعلق -

**hernial,** *a.*: فتقی -

**herniotomy,** *n.*: فتق کا عمل جراحی یا آپریشن -

**Hernshaw**: = Heron

**Hero,** *n.*: (یونانی تاریخ قدیم) (دیوتاؤں کا) برگزیدہ انسان؛ فوق البشری صفات رکھنے والا؛ آدھا دیوتا؛ دیوتار - (۲) بطل؛ غازی؛ مجاہد؛ سورما؛ رستم وقت؛ زن بیر - (۳) عالی ھمت نیاض؛ عالی حوصلہ؛ وہ شخص جو اپنی شریفانہ خصوصیات اور کارناموں کی وجہ سے مشہور ہو - (۴) بطل افسانہ؛ میر افسانہ؛ رستم داستان؛ قصہ کا ہیرو -

*hero-worship(per)*: بطل پرستی؛ مشاہیر پرستی؛ بطل پرست؛ مشاہیر پرست -

**Heroic,** *a.* & *n.*: (۱) (افعال و اوصاف) مجاہدانہ؛ رستمانہ؛ اولوالعزمانہ؛ غازیانہ؛ بطلانہ؛ جوانمردانہ؛ بہادرانہ؛ مردانہ - (۲) (اشخاص) رستم صفت؛ غازی؛ سورما؛ اولوالعزم؛ بطل صفت - (۳) (شاعری) رجزیہ؛ سورمائی؛ جس میں سورماؤں کے حالات بیان کئے جائیں - (۴) (زبان) پر شوکت؛ بلند- (۵) رزمیہ نظم؛ رجز؛ کڑکا - (۶) (جمع) پر شوکت یا بلند زبان یا خیالات -

*h. verse*: وہ بحر جس میں رزمیہ نظم لکھی جاتی ھے -

*the h. age*: (واپسی و ترائے سے قبل یونان کا) عہد ابطال؛ سورماؤں کا زمانہ -

**heroically,** *adv.*: جانبازی و مردانگی سے؛ الوالعزمی و عالی ھمتی سے -

**Heroi-comic,** *a.*: (مخلوط) پر شوکت اور مضحک (نظم) -

**Heroify,** *v. t.*: دیوتا بنانا؛ بطل بنانا؛ سورمابنا کر دکھانا -

**Heroine,** *n.*: دیوناری؛ آدھی دیوی - (۲) (عورت) اولوالعزم؛ عالی ھمت؛ شیر دل - (۳) ملکۂ افسانہ؛ ہیروئن؛ قصے کی ملکہ؛ مہر نگار -

**Heroism,** *n.*: رستم صفتی؛ بطل وشی؛ الوالعزمی؛ جانبازی؛ جوانمردی؛ مردانگی؛ بہادری -

**Heroize,** *v. t.* & *i.*: (۱) رستم داستان بنانا؛ ہیرو بنانا؛ دیوتا بنا دینا؛ سورما بنا کر دکھانا - (۲) ہیرو بننا؛ بطل بننا؛ سورما بننا -

**Heron, Hern,** *n.*: بگلا -

**Heronry,** *n.*: وہ جگہ جہاں بگلے انڈے دیتے ہیں؛ بگلوں کے انڈے دینے کی جگہ -

**Herpes,** *n.*: تبخالہ -

**herpetic,** *a.*: جسے یہ مرض ہو -

**Herpetology,** *n.*: علم حشرات الارض؛ حشراتیات -

**herpetologist,** *n.*: حشراتی؛ حشراتیات داں؛ علم حشرات الارض کا ماہر -

*Herr.* **n.**: (جرمنی زبان کا لفظ انگریزی لفظ مسٹر کے ہم معنی) جناب؛ حضرت؛ صاحب -

**Herring,** *n.*: (۱) ہیرنگ مچھلی؛ شمالی اطلانطکی چھوٹی مچھلی جو بڑی تعداد میں سمندر کے کناروں پر آجاتی ھے - (۲) (تعمیر) پتھر یا سفالوں کی لہر دار ترتیب - (۳) لہر دار باریک بخیہ کرنا؛ پتھر یا سفالوں کو لہر دار ترتیب سے رکھنا -

*h. -bone*: ہیرنگ کے کانٹوں کے مشابہ ٹانکا؛ لہر دار باریک بخیہ یا سیون یا بناوٹ -

*h. -pond*: شمالی اطلانطک (مزاحاً) -

*kippered h.*: دیکھو kipper -

*red h.*: نمک اور دھوئیں میں اس طرح سکھائی ہوئی ہیرنگ مچھلی کہ سرخ ہو جائے -

**Herrnhuter,** *n.*: اہل انجیل Moravian کے فرقے کا فرد

(Huss اس فرقے کا بانی تھا اس کا عقیدہ تھا کہ خالص انجیلی تعلیم پر حرف بحرف عمل کیا جائے ) -

**Hers** : دیکھو Her -

**Herself**, *pron.* : خود ؛ آپ ؛ اپنے تئیں؛ اپنے آپ -

*she is not h.*: اسکی طبیعت ٹھکانے نہیں ہے -

**Hesitant**, *a.*: (۱) شش و پنج کرنے والا ؛ ہچکچانے والا؛ متذبذب - (۲) غیر مستقل مزاج ؛ ڈھل مل ؛ کمزور ارادے کا -

**hesitance, hesitancy**, *nn.*: تردد ؛ تامل؛ تذبذب؛ شش و پنج؛ پس و پیش ؛ جھجک؛ ہچکچاہٹ ؛ ڈھل مل پن

**Hesitate**, *v. i.*: (۱) حیص بیص؛ پس و پیش یا شش و پنج میں ہونا ؛ دگدا میں ہونا ؛ دو دلا ہونا ؛ جھجکنا ؛ ہچکچانا - (۲) ( کسی کام میں ) متامل ہونا ؛ تامل کرنا یا ہونا -

**hesitatingly**, *adv.*: جھجکتے ہوئے ؛ رک رک کر؛ ہچکچاتے ہوئے ؛ بادل ناخواستہ -

**hesitation**, *n.*: تردد ؛ تامل ؛ دودلی ؛ دگدا ؛ شش و پنج پس و پیش؛ حیص و بیص -

**hesitative**, *a.*: ڈھل مل ؛ متردد ؛ متامل؛ غیر مستقل مذبذب ؛ ہچکچانے والا -

**Hesperian**, *a.*: ( شعر ) غربی ؛ مغربی ؛ پچھمی ؛ مغرب یا پچھم کا -

**Hesperis**, *n.*: ایک قسم کا پھول -

**Hesperornis**, *n.*: متحجر پرندے جو امریکا میں پائے جاتے ہیں -

**Hesperus**, *n.*: زہرہ ؛ لوک ؛ ناہید -

**Hessian**, *a. & n.*: (۱) Hesse ( جرمنی ) کا ؛ ہیسی (۲) ٹاٹ ؛ سن کا کپڑا -

*H. (boot)*: ہیسی : پنڈلیوں تک کے اونچے بوٹ جو سب سے پہلے ہیسی فوج نے پہنے تھے -

*H. fly*: گیہوں مکھی ؛ مگس گندم خور : ایک چھوٹی مکھی جو تقریباً سیاہ ہوتی ہے اور جسکے بچے گیہوں کو تباہ و برباد کردیتے ہیں -

**Hest**, *n.*: فرمان ؛ حکم ؛ ارشاد ؛ امر -

**Hetaera,-aira**, *n.*(pl. -rae): طوائف؛ رنڈی ؛ کوٹھے والی؛ بیسوا ؛ کنچنی؛ کسبی ؛ فاحشہ عورت -

**Hetaerism,-airism**, *n.*: (۱) کسب ؛ رنڈی کا پیشہ - (۲) وحشی قبائل کی مشترک شادی؛ اشتراک از دواج -

**Hetero-** : ( سابقہ بہ معنیٔ ) دوسرا ؛ مختلف -

*heterochromous*: مختلف اللون؛ رنگ برنگا ؛ کئی رنگ کا ؛ مختلف رنگوں کا ؛ پچرنگی -

*heterodyne,-dyning*: ( لاسلکی ) تقریباً ہم آہنگ لہروں کی ہم زمانی حرکت -

*heterogamous*: بے قاعدہ بقچۂ گل اور ڈنٹھل رکھنے والا پودا -

*heterography*: غلط یا بے قاعدہ املا -

*heteromorphic*: مختلف الاشکال : مختلف الصور : کئی یا مختلف شکلوں کا -

*heteromorphism*: اختلاف اشکال؛ مختلف الاشکال ہونا -

*heteronomous*: (۱) مختلف قوانین کے ماتحت - (۲) خارجی قانون کے ماتحت ؛ غیر مستقل -

*heteronomy*: (۱) تداخل قوانین - (۲) خارجی قانون کے ماتحت ہونا ؛ عدم استقلال -

*heteropathic*: بالضد ( علاج ) ؛ ایلو پیتھک - (۲) مختلف الاثر؛ مختلف النتائج -

*heterophyllous*: ( شجر ) مختلف الاوراق ؛ مختلف برگہ -

*heterotaxy*: اعضا یا حصوں کی بے قاعدہ ساخت یا ترتیب -

**Heteroclite**, *a. & n.*: منصرف سماعی ؛ جس کا انصراف یا گردان بے قاعدہ ہو -

**Heterodox**, *a.*: ( شخص ؛ رائے ) غیر مقلدانہ ؛ خلاف شرع ؛ غیر مقلد ؛ آزاد خیال ؛ آزاد رو -

**heterodoxy**, *n.*: عدم تقلید ؛ آزاد خیالی ؛ آزاد روی -

**Heterogeneous**, *a.*: (۱) مختلف الاوضاع ؛ مختلف الخصائل ؛ مختلف الاوصاف - (۲) مختلف العناصر ؛ بے میل ؛ ( ریاضی ) اعداد غیر جنسی؛ غیر متجانسہ -

**heterogeneity, heterogeneousness**, *nn.*: مختلف الخصائل ہونا ؛ مختلف العناصر ہونا ؛ بے میل پن ؛ ( ریاضی ) غیر جنسیت -

**Heterogenesis**, *n.*: ( جاندار کا ) خلاف عادت تولد یا تخلیق ؛ ( خصوصاً ) غیر نامی مادے سے پیدا ہونا -

**heterogenetic**, *a.*: جس کا تولد یا تخلیق خلاف عادت ہوئی ہو ؛ غیر نامی مادے سے پیدا شدہ -

**Hetman**, *n.*: پولینڈ کی فوج کا سپہ سالار ؛ امیرالعساکر پولستان ( کاسکوں میں بھی یہ فوجی لقب رائج ہے ) -

**Heuristic**, *a.*: انکشافی ؛ تحقیقی ؛ تجسسی -

**Hew**, *v. t. & i.* (p.p. hewn or hewed): (۱) قلم کرنا ؛ کاٹ ڈالنا ؛ اڑا دینا ؛ کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا ، چیرنا ؛ پھاڑنا - (۲) کاٹ چھانٹ کرنا ؛ تراشنا ؛ گھڑنا - (۳) پے در پے وار کرنا ؛ لگاتار کاری زخم لگانا -

*hew one's way*: ( جنگل وغیرہ ) کاٹ کر راستہ نکالنا -

**Hewer**, *n.*: (۱) ( لکڑی وغیرہ ) کاٹنے والا ؛ ہیزم کش ؛ لکڑہارا - (۲) زغال کن ؛ ( تہہ یا پرت میں سے ) کوئلہ کاٹنے یا کھودنے والا -

*hh. of wood and drawers of water.*: محنت کرنے والا ؛ مزدور ( یوشع باب ۹ - ۲۱ ) -

**Hexa-** : ( سابقہ بہ معنیٔ ) چھ ؛ شش -

*hexachord*: ( موسیقی ) سرگم ؛ سرگم کے سات سر ( اصل میں پورے چھ سر ہوتے ہیں ایک آدھا ہوتا ہے ) -

*hexagon,-gonal*: مسدس؛ شش طرفی شکل ؛ شش گوشہ ؛ شش پہلو ؛ چھ کونیا -

*hexahedron*: وہ شکل جو دو متساوی الاضلاع مثلثوں کے تقاطع سے اس طرح بنے کہ نقاط زاویہ کو ملانے سے مسدس بن جائے -

*hexapod*: شش پایہ ؛ چھ پاؤں یا ٹانگوں والا ؛ شش پایہ یا چھ پاؤں والا جانور -

*hexapody*: شش رکنی مصرعہ ؛ چھ ارکان کا مصرعہ -

*hexastyle*: شش ستونی ( دالان ) -

*hexateuch*: انجیل کی پہلی چھ کتابیں ( حصے )

**Hexad**, *n.*: چھ کا عدد؛ چھ کا مجموعہ؛ (کیمیا) وہ عنصر جس کی قوت ترکیبی چھ ہو۔

**Hexameter**, *n.*: مسدس الارکان بحر یا وزن؛ چھہ رکنی وزن کا مصرعہ۔

**hexametric**, *a.*: ششی رکنی۔

**hexametrist**, *n.*: شش رکنی وزن میں نظم لکھنے والا۔

**Hexapla**, *n.*: چھ مقابل یا متوازی خانوں میں چھپا ہوا متن خصوصاً توریت و انجیل کا۔

**Hey**, *int.*: (خطاب، مسرت، تعجب یا استفہام کے موقع پر) دیکھنا؛ دیکھو؛ واہ واہ؛ اہاہا؛ ہیں؛ ہائیں؛ ایں۔

*h. for*: چشم بد دور؛ ماشاءاللہ؛ مرحبا؛ آفریں؛ بہت خوب۔

*h. presto.*: (بازی گروں کا منتر) چھو منتر (ایسے موقعوں پر بھی بولتے ہیں جب کوئی تعجب خیز تغیر ہونے والا ہو)۔

**Hey-day**, *int.*: (تعجب، خوشی) ارے؛ ہائیں۔

**Heyday**, *n.*: (عمر، تندرسی، دولت وغیرہ کا) شباب؛ بہار؛ ترنگ۔

*Heyduck*, *n.*: (۱) ہنگری کا عالی خاندان فوجی افسر (۲) پولستان (پولینڈ) کا وردی دار خادم۔

**Hi**, *int*: (متوجہ کرنے کے لئے) دیکھو؛ دیکھنا۔

**Hiatus**, *n.* (pl.-uses): (۱) ٹوٹی ہوئی کڑی؛ گم شدہ کڑی؛ خلا (استدلال یا حساب میں)۔ (۲) حرف علت پر ختم ہونے والے لفظ اور حرف علت سے شروع ہونے والے لفظ کے درمیان وقفہ۔ (۳) کسی لفظ، جملے یا مخطوطے (قلمی نسخے) میں چھٹی ہوئی جگہ؛ سکتہ۔

**Hibernate**, *v. i.*: (۱) (اشخاص) جاڑے کا موسم معتدل خطے میں بسر کرنا۔ (۲) (جانوروں کا) جاڑے بھر بے حس و حرکت پڑے رہنا یا سوتے رہنا۔ (۳) (مجازاً) بے حس و حرکت پڑا رہنا؛ سست پڑا رہنا۔

**Hibernian**, *a. & n.*: (اصلی باشندہ) آئرلینڈ کا؛ باشندہ آئرلینڈ کا؛ آئرلینڈ کا رہنے والا؛ آئری؛ آئرستانی۔

**Hibernicism**, *n.*: (آئرلینڈ کی زبان کا) محاورہ؛ ترکیب؛ فقرہ؛ مضحک اختصار؛ چیستاں؛ بدرجاچی فقرہ؛ متناقض فقرہ۔

**Hiccup**, *n., & v. i. & t.*: (۱) ہچکی۔ (۲) ہچکی آنا؛ ہچکی لینا۔ (۳) ہچکیاں لیکر کہنا۔

*Hic jacet*, *n.*: کتبۂ مزار؛ کتبۂ قبر۔

**Hickory**, *n.*: امریکی اخروٹ کا درخت (اس کی لکڑی بھاری اور ٹھوس ہوتی ہے)۔ (۲) اس کی بید وغیرہ۔

**Hid, hidden**: دیکھو HIDE

**Hidalgo**, *n.*: ہسپانیہ کا مرد شریف۔

**Hide**. *n., & v. t.*: (۱) جانور کی کھال؛ (کمایا ہوا) چمڑا؛ پوست؛ ادھوڑی۔ (۲) (مزاحاً) انسان کی چمڑی؛ کھال (۳) (روز مرہ) چابک لگانا؛ کوڑے مارنا۔

*h.-bound*: (۱) (جانور) جس کی کھال کم چارا ملنے سے گوشت سے چمٹ جائے۔ (۲) تنگ نظر؛ تنگ خیال۔

**(-)hided**, *a.*: کھال کا؛ چمڑے کا۔

**Hide**, *v. t. & i.*: (past hid, p.p. hidden, hid) (۱) چھپنا یا چھپانا؛ اوجھل کرنا یا ہونا؛ پوشیدہ کرنا یا ہونا۔ (۲) راز داری کرنا؛ (کسی بات کو) ظاہر نہ ہونے دینا؛ مخفی رکھنا۔

*h.* one's *light under a bushel*: دیکھو BUSHEL

*h.* one's *head*: (شرم و ندامت کی وجہ سے) روپوش ہونا؛ منہ چھپانا؛ منہ نہ دکھانا۔

*h.-and-seek*: آنکھ مچولی؛ (مجازاً) ٹال مٹول۔

**Hide**, *n.*: (تاریخ) ایک خاندان کی گذر اوقات کے لئے قطعۂ زمین (تقریباً ۱۲۰ ایکڑ کا)۔

**Hideous**, *a.*: مہیب؛ ہیبت ناک؛ ہولناک؛ خوفناک؛ بھیانک؛ ڈراؤنا؛ وحشت انگیز؛ نہایت بدنما؛ مکروہ۔

**hideously**, *adv.*: مہیبانہ؛ وحشت انگیز؛ بھیانک طور پر۔

**hideousness**, *n.*: ہیبت ناکی؛ وحشت انگیزی؛ بھیانک پن۔

**Hiding**, *n.*: بید بازی؛ ٹھکائی؛ بید یا چابک کی مار۔

**Hiding**, *n.*: چھپانا؛ چھپنا؛ اخفاء؛ پوشیدگی۔

*be in h.*: روپوش رہنا؛ چھپے رہنا۔

*h.-place*: چھپنے کی جگہ۔

**Hie**, *v. i.*: (شعر) جلدی سے جانا؛ دوڑکر جانا؛ جلدی سے پہنچنا۔

**Hierarch**, *n.*: (۱) بڑا پادری؛ (سب سے) بڑا مذہبی پیشوا۔ (۲) اسقف اعظم۔

**Hierarchy**, *n.*: (۱) ملائکہ کے تین طبقوں میں سے ایک۔ (۲) ملائک؛ ملائکہ؛ فرشتے۔ (۳) مذہبی حکومت؛ مذہبی پیشواؤں کی حکومت؛ کلیسائی حکومت۔ (۴) پادریوں کی درجہ وار ترتیب؛ کلیسا کا نظام مراتب۔ (۵) نظام مراتب؛ درجہ وار ترتیب؛ سلسلۂ مدارج۔

**hierarchic (al)**, *aa.*: درجہ وار؛ بہ ترتیب مدارج۔

**hierarchism**, *n.*: مذہبی حکومت کا اصول۔

**Hieratic**, *a.*: (۱) پروہتوں یا مذہبی پیشواوں کا؛ پجاریوں کا (خصوصاً قدیم مصری طرز تحریر یا مصری اور یونانی آرٹ کا طرز)۔ (۲) مذہبی پیشواوں کا سا؛ قسیسانہ۔

**Hiero-**: (سابقہ بہ معنیء) پاک؛ مقدس۔

*hierocracy*: مذہبی یا کلیسائی حکومت؛ پادریوں کی حکومت۔

*hierogram, -graph*: مقدس کتبہ، تحریر، نقش یا علامت رمز۔

*hierolatry*: اولیا پرستی؛ بزرگان دین کی پرستش۔

*hierology*: مقدس علوم؛ مذہبی ادب۔

**Hieroglyph**, *n.*: (۱) وہ نقش یا تصویر جو کسی چیز، لفظ، کلمہ (بول) یا آواز کی بجاے استعمال ہو؛ تصویری حرف (مثلاً قدیم مصری خط تصویر میں)۔ (۲) تصویری تحریر؛ خط تصویر۔ (۳) علامت رمز۔ (۴) وہ تحریر جس کا پڑھنا مشکل ہو۔

**Hieroglyphic**, *a. & n.*: (۱) تصویری تحریر کا؛ خط تصویر میں لکھا ہوا۔ (۲) مرموز؛ گہرے معنی کی طرف اشارہ کرنے والا۔ (۳) خط تصویر کی عبارت؛ تصویری حروف۔

**hieroglyphical**, *a.*: (۱) خط تصویر میں لکھا ہوا (۲) مرموز۔

**hieroglyphically**, *adv.*: خط تصویر میں؛ خط تصویر کی طرح۔

**Hierophant**, *n.*: (۱) (قدیم یونانی) وہ پجاری جو لوگوں کو مخفی مذہبی رسوم میں شریک کرتا تھا۔ (۲) مذہبی اسرار و

رموز کی شرح کرنے والا -

**Higgle**, *v. i.*: (۱) (قیمت یا شرائط کے متعلق) حجت کرنا - (۲) مول تول کرنا ؛ بھاو چکانا ؛ قیمت ٹھیرانا -

**Higgledy-piggledy**, *adv.*, *a.*, & *n.*: گڈ مڈ -

**High**, *a.* (*n.*) & *adv.*: (۱) اونچا ؛ بلند ؛ مرتفع ؛ رفیع - (۲) سطح سمندر سے یا زمین سے بہت بلند - (۳) اندرون ملک کا ؛ اندرونی - (۴) اونچی (جست ، پرواز وغیرہ) - (۵) بڑا ؛ معزز ؛ عالی مرتبہ ؛ اعلی ؛ بلند ؛ رفیع - (۶) اعلی درجے کا ؛ بوتو - (۷) کسی قدر بگڑا ہوا یا سڑا ہوا (گوشت) - (۸) زیادہ ؛ شدید ؛ سخت ؛ انتہائی - (۹) چڑھا ہوا ؛ گراں ؛ مہنگا - (۱۰) تیز (آواز جس کا امتداد زیادہ ہو) - (۱۱) انتہا پسند - (۱۲) صدر ؛ اعلی - (۱۳) بلندی پر ؛ بہت اونچا ؛ بہت زیادہ ، شدت سے ؛ مہینگے مول ؛ زیادہ قیمت میں ؛ تیز آواز میں -

*from on h.*: آسمان سے ؛ اوپر سے ؛ بلندی سے ؛ اونچی جگہ سے -

*h. altar*: (کلیسا کی) قربان گاہ اعظم ؛ سب سے بڑی یا خاص قربان گاہ -

*h. and dry*: (۱) (جہاز) خشکی پر چڑھا ہوا ؛ پانی سے باہر ؛ خشکی میں - (۲) واقعات کی رو سے الگ ؛ سب جھگڑوں بکھیڑوں سے الگ - (۳) قدیم high church کا -

*h. and low*: (۱) کلا و مہ ؛ خاص و عام ؛ ادنی و اعلی ؛ کس و ناکس ؛ ہر قسم کے لوگ - (۲) سب کہیں ؛ کونے کونے میں (تلاش کرنا) -

*h. and mighty*: مغرور ؛ متکبر ؛ خود بین ؛ خود پسند ؛ خود کو دور کھینچنے والا -

*h. -blower*: وہ گھوڑا جو نتھنے پھلا پھلا کر زور زور سے سانس لیتا ہے -

*h. -born*: عالی خاندان ؛ عالی حسب ؛ والا نسب ؛ عالی دودمان ؛ والا نژاد -

*h. -brow*: (اصلاً امریکا ، بول چال) وہ شخص جو سیاسیات وغیرہ کو جذبات سے الگ ہوکر خالص عقلی نقطۂ نظر سے دیکھنے کا مدعی ہو ؛ عوام کے خیالات و آرا کو حقارت سے دیکھنے والا -

*High Church*: انگلستان کے کلیسا کی وہ جماعت جو پادریوں کی حکومت اور اقتدار کی اور مذہبی رسوم کے باعث نجات ہونے کی قائل ہے -

*H. -Churchman*: اس جماعت کا رکن ؛ ان اصول کا قائل -

*h. colour*: (چہرے کی) سرخی ؛ شرم کی سرخی ؛ دمک -

*H. Court*: عدالت العالیہ -

*h. day*: یوم جشن ؛ عید ؛ تہوار -

*h. falutin (g)*: لات زنی ؛ تعلی ؛ لفاظی ؛ حد سے زیادہ عبارت آرائی ؛ بلاغت چھانٹنا ؛ لفاظانہ ؛ تعلی آمیز -

*h. feedin (g)*: خوش خوراکی ؛ امرا کی زندگی ؛ امیرانہ زندگی -

*h. -flown*: مبالغہ آمیز ؛ مغلق ؛ قاموسی (زبان وغیرہ) -

*h. -flyer, -flier*: (مجازاً) بلند پرواز ؛ بلند ارادہ ؛ شیخ چلی ؛ بڑ بول -

*h.- handed*: خود پسندانہ ؛ متکبرانہ ؛ مغرورانہ ؛ جابرانہ ؛ مستبدانہ ؛ استبدادی -

*h. jinks*: دیکھو JINKS -

*highlands*: کوهستانی یا مرتفع خطہ خصوصاً شمالی اسکاچستان -

*Highlander*: پہاڑی ملک کا رہنے والا ؛ خصوصاً باشندۂ اسکاچستان ؛ اسکاچستانی -

*h. latitudes*: خط استواء سے دور خطے -

*h. life*: امرا کی زندگی ؛ امیرانہ زندگی -

*h. -lows*: (قدیم) ٹخنوں تک کا بوٹ یا جوتا -

*h. mass*: دیکھو MASS -

*h. -minded*: عالی منش ؛ عالی سیرت ؛ بلند فطرت -

*h. -mindedness*: عالی منشی ؛ علو سیرت -

*h. opinion*: بہت اچھی رائے -

*h. pitched*: (آواز) تیز ؛ (چھت وغیرہ) سلامی ؛ ڈھلوان ؛ (مجازاً) عالی ؛ بلند ؛ اعلی -

*h. -priest*: پجاری ؛ پیشوائے اعظم ؛ ملا (خصوصاً یہودیوں کا) -

*h. road*: شاہراہ ؛ بڑی سڑک -

*h. seas*: دیکھو SEA -

*h. spirit*: عالی حوصلگی ؛ منچلا پن -

*h. -spirited*: غیور ؛ بلند حوصلہ ؛ عالی ہمت -

*h. spirits*: خوشی ؛ طبیعت کی شگفتگی ؛ نشاط طبع -

*h. -stepper*: (گھوڑا) جو چلنے میں پیر زمین سے اٹھا لیتا ہے ؛ (مجازاً) زمین پر پیر نہ رکھنے والا -

*H. Street*: اکثر قصبوں کی بڑی سڑک کا نام (آکسفورڈ کی بڑی سڑک the h. کہلاتی ہے) -

*h. -strung*: نہایت ذکی الحس ، نہایت اشتعال پذیر -

*h. table*: کالج (کلیہ) کے منتظمین اور اساتذہ کے کھانے کی میز (روز مرہ the h.) -

*h. tea*: چائے جس کے ساتھ گوشت بھی ہو -

*h. temperature*: (درجۂ تپش وغیرہ) اونچا ؛ چڑھا ہوا -

*h. tide*: دیکھو TIDE -

*h. treason*: دیکھو TREASON -

*h. water*: (سمندر وغیرہ کا) پورا چڑھاؤ ؛ مد کامل کا وقت -

*h. watermark*: جوار (یا مد) کی بلند ترین سطح ؛ (مجازاً) انتہائی نقطہ ؛ انتہا -

*highway*: شارع عام ؛ بڑی سڑک ؛ (بحری یا بری) عام راستہ -

*highwayman*: قزاق ؛ راہ زن ، (عموماً) راہزن اسپ سوار ؛ ٹھگ -

*h. words*: سخت کلامی -

*Most H.*: خداوند تعالی -

*on h.*: آسمان میں ؛ آسمان پر -

*on the h. horse*: دیکھو HORSE -

*on the h. ropes*: (۱) (روز مرہ) خوش خوش ؛ مگن - (۲) دوسروں کو حقارت سے دیکھنے والا - (۳) غصے میں بھرا ؛ طیش میں -

*play h.*: تاش کا بھاری پتا ڈالنا ، بڑی رقم کی شرط لگا کر کھیلنا -

*run h.* : ( سمندر کا ) مد آنا ؛ چڑھنا ؛ ( مجازاً ) جذبات کا مشتعل ہونا ؛ تیز ہونا ؛ بھڑکنا -

*with a h. hand* : دیکھو HAND -

**Highly,** *adv.* : بہت ؛ بیحد ؛ نہایت -

*h. descended* : عالی نسب ؛ عالی خاندان -

*h. paid* : بھاری تنخواہ کا ؛ بیش بہا -

*speak h. of* : ( کسی کا ذکر ) بہت عمدہ الفاظ میں کرنا -

*think h. of* : ( کسی کے متعلق ) بہت عمدہ رائے رکھنا -

**Highness,** *n.* : (۱) شہزادوں اور والیان ملک کا لقب ؛ حضور ؛ اعلی حضرت - (۲) بلندی ؛ شدت ؛ حد سے زیادہ ہونا -

**Hight,** *p.p.* : ( قدیم اب شعر میں اور مزاحاً استعمال ہوتا ہے ) موسوم بہ ؛ ملقب بہ -

**Hijacker,** *n.* : ( امریکا ) وہ شخص جو شراب کی ناجائز تجارت کرنے والوں کو دھمکا کر شراب اور روپیہ وصول کرتا ہے

**Hijra** : = HEGIRA

**Hilary,** *n.* : یونیورسٹی یا قانونی تعلیم کی میقات جو جنوری میں شروع ہوتی ہے -

**Hilarious,** *a.* : خوشدل؛ مسرور؛ خوش ؛ مگن ؛ خوشی کا ؛ سرور کا -

**hilarity, hilariousness,** *nn.* : خوشی ؛ سرور ؛ ترنگ -

**hilariously,** *adv.* : ترنگ میں؛ مزے میں؛ سرور میں؛ مگن ہوکر -

**Hill,** *n.*, & *v. t.* : (۱) ( چھوٹا ) پہاڑ ؛ پہاڑی - (۲) ٹیلا ؛ تودہ (۳) پہاڑی بنانا ؛ تودہ بنانا - (۴) ( مٹی سے پودوں کی ) پشتہ بندی کرنا ؛ پشتہ بنانا -

**Hilliness,** *n.* : پہاڑیوں کی کثرت -

**Hilly,** *a.* : کوہستانی -

**Hillo-loa,** *int.* : ( کسی کو دور سے دیکھ کر اظہار تعجب یا خوش آمدید کے طور پر ) اوہو ؛ آئیے -

**Hillock,** *n.* : پہاڑی ؛ ٹیلا -

**Hilt,** *n.*, & *v. t.* : (۱) دستہ ؛ قبضہ ( تلوار وغیرہ کا ) - (۲) قبضہ یا دستہ لگانا -

*prove &c up to the h.* : بالکل ، مکمل طور پر ، کامل طریقہ سے ( ثابت کرنا وغیرہ )

**Hilum,** *n.* : ( نباتیات ) ناف ؛ تخم -

**Him,** *pron.* : (۱) اسے ؛ اس کو - (۲) روز مرہ میں حالت فاعلی میں بھی استعمال ہوتا ہے ( مثلاً that's him )

**Himself,** *pron.* : ( ضمیر تاکیدی صیغہ واحد غائب مذکر ) خود ؛ آپ ؛ اپنے آپ ؛ اپنے تئیں ؛ آپ ہی -

*he is not h.* : اس کی طبیعت ٹھکانے نہیں ہے -

**Hind,** *n.* : مادہ آہو ( خصوصاً جس کا رنگ سرخ ہو اور جو تیسرے سال میں ہو یا تین سال کی ہوچکی ہو )

**Hind,** *n.* : (۱) کھیت کا ملازم ( خصوصاً اسکاٹ لینڈ اورشمالی انگلستان میں جس کی شادی ہوگئی ہو اور کھیتی باڑی کے ملازموں میں ہوشیار اور تجربہ کار ہو اس کی نگرانی میں دو گھوڑے ہوتے ہیں اور کھیت کے قریب جھونپڑی میں رہتا ہے ) - (۲) داروغہ؛ منتظم - (۳) دھقانی ؛ دیہاتی -

**Hind,** *a.* : پچھلا ؛ پیچھے کا -

**Hinder,** *a.* : پچھلا ؛ پیچھے کا -

**Hinder** *v. t.* : مزاحمت کرنا ؛ مزاحم ہونا ؛ باز رکھنا ؛ روکنا ؛ راہ میں حائل ہونا ؛ سدراہ ہونا ؛ منع کرنا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ حارج ہونا -

**Hindi,** *a.* & *n.* : (۱) ہندی زبان ( کا ) - (۲) ہندوستانی -

**Hindmost,** *a.* : (۱) آخری؛ بالکل آخر کا؛ سب سے پچھلا - (۲) بعید ترین ؛ سب سے زیادہ دور -

**Hindrance,** *n.* : مزاحمت ؛ خلل اندازی ؛ ممانعت ؛ روک ؛ رکاوٹ؛ سد -

**Hindu,-doo,** *n.* & *a.* : (۱) شمالی ہند کا ہندو ؛ ہندو مذہب کا پیرو ؛ ہندو - (۲) ہندوؤں کا ؛ ہندوانہ -

**Hinduism,** *n.* : ہندو دھرم ؛ ہندوؤں کا مذہب -

**Hinduize,** *v. t.* : ( مذہبی عقائد یا مروجہ رسوم کے اعتبار سے ) ہندو بنانا -

**Hindustani, -doostanee,** *a.* & *n.* : (۱) ہندوستان کا ؛ ہندوستانی - (۲) شمالی یا بالائی ہندوستان کا ہندو یا مسلمان - (۳) ہندوستان کے مسلمانوں کی زبان ؛ اردو -

**Hinge ,** *n.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) قلابہ - (۲) قدرتی جوڑ جو قلابے کا کام دے ( مثلاً گھونگھے وغیرہ کے جوڑ ) - (۳) ( مجازاً ) مرکز ؛ مدار - (۴) قلابے سے اٹکنایا اٹکانا - (۵) ( دروازے کا ) کھمبے وغیرہ سے اٹکا ہونا اور اس کے سہارے پھرنا - (۶) ( مجازاً ) ( کسی اصول پر ) مدار ہونا ؛ مبنی ہونا -

*off the hh.* : ( دماغ یا جسم کی ) جس کی چولیں ڈھیلی ہوں ؛ خبطی ؛ چلا ہوا -

**hinged,** *a.* : قبضہ دار ؛ قلابہ دار ؛ اٹکا ہوا -

**hingeless,** *a.* : بغیر قبضے یا قلابے کا -

**Hinny,** *n.* : خچر -

**Hinny,-nie** : دیکھو Honey -

**Hint,** *n.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) کنایہ ؛ اشارہ - (۲) اشارہ یا کنایہ کرنا ؛ ( کسی بات کی طرف ) اشارہ کرنا ؛ اشارے سے ظاہر کرنا -

*Hinterland,* *n.* : سمندر کے ساحل یا دریا کے کنارے کے عقب کا علاقہ یا ملک -

**Hip,** *n.* : (۱) پٹھا ؛ کولہا - (۲) ( تعمیر ) چھپر کے دو پکھوؤں کے ملنے سے جو زاویہ بنے -

*have* (person) *on the h.* : دبا لینا ؛ گرفت میں لے لینا -

*h.-bath* : آدھے دھڑ کا غسل جو ٹب میں بیٹھ کر کیا جائے اس طرح کہ کولے تک پانی میں ڈوبا رہے -

*h.-disease* : کولھوں کے جوڑ کی بیماری -

*smite h. and thigh* : بیدردی سے پیٹنا ؛ خوب ٹھونکنا -

( - ) **hipped,** *a.* : ( — ) کولے کا -

**Hip, hep,** *n.* : ثمر گلاب ( خصوصاً جنگلی یا سفید گلاب کا پھل ) -

**Hip, hyp,** *n.* : حالت افسردگی و اضمحلال -

**Hip,** *v. t.* : پست کر دینا ؛ افسردہ کرنا ؛ اداس یا ملول کرنا -

**Hip,** *int.* : ( مجموعی نعرہ تحسین سے پہلے ) ہپ ! -

**Hipe,** *v. t.*, & *n.* : ( کشتی میں حریف کو ) دے مارنا ، پٹک دینا ؛ پچھاڑ دینا ؛ ایک خاص پیچ -

**Hippo-** : ( سابقہ بہ معنیٰ ) اسپ ؛ گھوڑا

*hippocentaur* : دیکھو Centaur -

*hippophagy* : اسپ خوری ؛ گھوڑے کا گوشت کھانے کی عادت

*hippophil* : اسپ دوست ؛ گھوڑے کا شوقین -

*hippophobia* : اسپ ترسی ؛ گھوڑے سے ڈرنا -

**Hippocampus**, *n.*: ایک قسم کی چھوٹی مچھلی -

**Hippocras**, *n.*: ( تاریخ ) مسالہ دار شراب ؛ شراب جس میں گرم مسالے وغیرہ کی چاشنی دی جاتی ھے -

**Hippodrome**, *n.*: ( روما ویونان کی تاریخ قدیم ) (۱) رتھوں یا گاڑیوں کے دوڑانے کا میدان - (۲) سرکس کا میدان -

**Hippogriff,-gryph**, *n.*: اسپ کرکی ( ایک فرضی اور افسانوی جانور جس کا سر عقاب کا سا اور جسم گھوڑے کی طرح فرض کیا گیا ھے ) -

**Hippopotamus**, *n.* (pl. muses, -mi ) : دریائی گھوڑا ؛ اسپ دریائی -

**Hircine**, *a.*: بزنما ؛ گوسفند نما ؛ بکرے کی طرح -

**Hire**, *n.*: (۱) کرایہ ؛ بھاڑا ؛ مزدوری ؛ اجرت - (۲) کرائے پر لینا ؛ کرایہ کرنا ؛ اجرت پر لگانا - (۳) ( مجازاً ) معاوضہ ؛ صلہ -

*h. -purchase, h. -system* : کرائے پر دینے کا وہ طریقہ جس میں ایک مدت تک اقساط ادا کرنے کے بعد چیز کرائے دار کی ملک ھو جائے -

*on h.*: خالی ( کرائے پر دئے جانے کے لئے ) -

**Hire**, *v. t.*: (۱) (شخص کو ) مزدوری یا اجرت پر رکھنا - (۲) ( کسی چیز کو ) کرایہ پر لینا یا دینا -

**hirable**, *a.*: کرائے کا ؛ جو کرائے پر مل سکے -

**Hireling**; *n.*: مزدور ؛ اجیر ؛ بھاڑے کا ٹٹو ( عموماً حقارت کے لئے مستعمل ھے ) -

**Hirsute**, *a.*: (۱) جھبرا ؛ پشم دار ؛ بال دار - (۲) منتشر -

**hirsuteness**, *n.* : جھبرا پن ؛ بال دار ھونا ؛ پشم دار ھونا -

**His** , *a. & pron.* : اس کا ؛ اس کی ؛ اس کے (ضمیر اضافی صیغہ واحد غائب مذکر ) -

**Hispid**, *a.*: ( نباتیات ، حیاتیات ) (۱) کشادہ مو ؛ کشادہ پشم - (۲) سخت مو -

**Hiss**, *v. i. & t., & n.*: (۱) ( آدمی ، سانپ ، ھنس ؛ رقیق چیز یا پانی کے آگ پر ڈالنے کی آواز ) سی سی کرنا ؛ سسیانا ( زبان کو آھستہ دانتوں سے دبا کر "س" کی اواز نکالنا ) - (۲) سی سی کی آواز سے ناپسندیدگی یا نفرت کا اظہار کرنا - (۳) غصے میں دانت پیستے ھوئے ( الفاظ ) کو ادا کرنا -

*h. off, away* : سی سی کرکے مقرر کو بھگا دینا -

**Hist**, *int.*: ( متوجہ یا خاموش کرنے یا کتوں کو ھشکارنے کے لئے ) ھش -

**Histo-** ( سابقہ بہ معنیء ) بافت یا نسیج -

*histogenesis; -geny* : تخلیق نسیج -

*histogenetic* : تخلیق نسیج کے متعلق -

*histological* : نسیجیاتی -

*histologist* : ماھر نسیجیات ؛ نسیجیات داں -

*histology* : نسیجیات -

**Historian**, *n.*: مؤرخ ؛ تاریخ داں -

**Historiated**, *a.*: ( آرایشی تحریر کے حروف ) آدمیوں یا جانوروں کی تصویروں سے آراستہ ؛ مصور -

**Historic**, *a.*: تاریخی اھمیت رکھنے والا ؛ یادگار -

*h. infinitive* : مصدر جو حال کے معنی دے ؛ مصدر بنائیہ -

*h. present* : حال بمعنی ماضی -

*h. tenses* : ( لاطینی اور یونانی صرف و نحو ) ماضی کی خاص شکلیں جوگذشتہ واقعات کے بیان کرنے کےلئے استعمال ھوتی ھیں -

**Historical**, *a.* : (۱) تاریخ کا ؛ تاریخی - (۲) معتبر ؛ مستند ( از روے تاریخ ) - (۳) ( ناول ، افسانہ ) تاریخی واقعات پر مبنی ؛ تاریخی -

*h. method* : منہاج تاریخی ؛ تاریخی اصول تحقیق -

**historically**, *adv.* : تاریخی شہادت سے ؛ از روے تاریخ -

**Historicity** *n.*: تاریخی ھونا ؛ مستند ھونا -

**Historiographer**, *n.* : تاریخ نویس ؛ مورخ (خصوصاً سرکاری مورخ جو کسی دربار وغیرہ کے حالات لکھتا ھو) ؛ درباری مورخ ؛ وقائع نگار -

**Historiography**, *n.* : تاریخ نویسی ؛ وقائع نگاری ؛ کسی دربار کے حالات و واقعات لکھنا -

**historiographic ( al )**, *aa.* : تاریخ نویسانہ ؛ وقائع نگارانہ -

**History**, *n.* : (۱) تاریخ ؛ سیرت ؛ سیر ؛ تواریخ ؛ تذکرہ - (۲) قوموں کی نشو و نما کا مطالعہ ؛ علم تاریخ ؛ فن تاریخ - (۳) ( قوم ، شخص ، چیز وغیرہ سے متعلق ) داستان ؛ افسانہ ؛ قصہ ؛ حکایت - (۴) وقائع ؛ سوانح ؛ حالات - (۵) عبرت خیز یا سبق آموز قصہ - (۶) نوع انسانی کی مجموعی تاریخ - (۷) تاریخ طبعی - (۸) تاریخی ناٹک ؛ تاریخی تمثیل -

*ancient h.* : تاریخ قدیم ؛ پرانے زمانے کی تاریخ ( عموماً سنہ ۴۷۶ ع تک کے حالات ) ؛ داستان پارینہ ؛ ( مزاحاً ) پرانی وضع کی دقیانوسی چیز -

*medieval h.* : قرون وسطیٰ یا از منہ وسطیٰ کی تاریخ ( پندرھویں صدی عیسوی تک ) -

*modern h.* : عہد جدید کی تاریخ (پندرھوی صدی سے اب تک) -

**Histrion**, *n.* : تماشا گر ؛ ناٹکیا ؛ نقال ؛ بھروپیا ( عموماً حقارت کے لیے ) -

**Histrionic**, *a. & n.* : (۱) تماشا گر یا تماشا گری کا ؛ ایکٹر یا ایکٹنگ کا - (۲) بناوٹ کا ؛ دکھاوے کا ؛ بھروپیوں کا سا ؛ ظاھر داری کا ؛ منافقانہ - (۳) تھیٹر کا فن ؛ تماشا گری کا فن ؛ سوانگ ؛ تصنع ؛ ظاھر داری -

**histrionically**, *adv.* : فن تماشا گری کی رو سے ؛ تھیٹر کے فن کے مطابق ؛ تصنع سے ؛ بناوٹ سے -

**histrionism, histrionicism**, *nn.*: تصنع ؛ ظاھر داری ؛ بناوٹ -

**Hit**, *v. t. & i.* : (۱) مارنا ؛ رسید کرنا ؛ جڑنا - (۲) وار کرنا ؛ ھاتھ چلانا ؛ پھینکنا ( پتھر وغیرہ ) - (۳) ( متحرک جسم کا ) ٹکرانا ؛ تصادم ھونا - (۴) لگنا ؛ پڑنا - (۵) ( مجازاً ) دل پر چوٹ لگنا ؛ بے حد متاثر کرنا ؛ صدمہ پہنچانا ؛ کمر توڑنا - (۶) (*H. upon*) سوجھنا ؛ ھاتھ آنا ؛ مل جانا - (۷) (*H. off*) ھوبھو نقل اتارنا ؛ پورا چربہ اتارنا - (۸) حسب منشا ھونا ؛ مصلحت یا ضرورت کے مطابق ھونا -

*hit below the belt* : (۱) ( مکا بازی وغیرہ کے مقابلے میں ) بے قاعدہ یا ناجائز وار کرنا - (۲) ( مجازاً ) بے ایمانی کرنا ؛ دھوکے سے مارنا -

*h. it off (with, together)* : سمجھوتا ہوجانا ؛ اتفاق رائے ہو جانا -

*h. it, the (right) nail on the head* : ٹھیک قیاس کرنا ؛ مطلب کو پانا ؛ حقیقت بے کم و کاست بیان کرنا -

*h. out* : وار پر وار کرنا ؛ بے تحاشا ہاتھ چلانا ؛ زور سے مکے لگانا ؛ ( کرکٹ وغیرہ ) زور سے بلا چلانا -

**Hit,** *n.* : (۱) ضرب ؛ وار - (۲) طعن ؛ چوٹ - (۳) حسن اتفاق ؛ خوش قسمتی ؛ خوش نصیبی ؛ خوبیٔ قسمت - (۴) کامیاب کوشش -

**Hitch,** *v.t. & i.* : (۱) جھٹکے کے ساتھ ہٹانا یا حرکت دینا ؛ جھٹکے کے ساتھ کھینچنا - (۲) ہٹانا ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا - (۳) کھینچ تان کر قصے میں لے آنا ؛ کسی صورت سے قصے میں داخل کر دینا - (۴) ( کھونٹی یا کیل وغیرہ پر ) اٹکانا ؛ ہلکانا - (۵) اٹکنا ؛ ہلکنا -

*h. one's waggon to the stars* : دیکھو WAGGON

*h. up* : جھٹکے سے اُٹھانا -

**Hitch,** *n.* : (۱) جھٹکا ؛ دھکا - (۲) گرہ - (۳) عارضی رکاوٹ - (۴) رکاوٹ ؛ مانع ؛ سد راہ -

**Hither,** *adv. & a.* : ادھر ؛ ادھر کا ؛ اس جگہ ؛ اس طرف ؛ یہاں ؛ ادھر کو ؛ ( دو میں ) قریب تر ؛ نزدیک تر ؛ متصل تر ؛ ورے ؛ ادھر کی طرف کا -

*h. and thither* : ادھر اُدھر ؛ ہرطرف ؛ کہیں کہیں ؛ جابجا -

*hitherto* : ہنوز ؛ اب تک ؛ اس وقت تک ؛ الی الآن -

*hitherward* : اس طرف کو ؛ ادھر کو -

**Hive,** *n., & v. t. & i.* : (۱) خانۂ زنبور ؛ ( شہد کی مکھیوں کا ) چھتا ؛ مہال - (۲) ( مجازاً ) وہ جگہ جہاں بڑی بھیڑ ہو اور سب لوگ مشغول ہوں ؛ پنچایت ؛ مجمع - (۳) (ایک) چھتے بھر مکھیاں - (۴) چھتے کی شکل کی چیز - (۵) چھتے میں مکھیوں کو رکھنا یا جمع کرنا ؛ ( لوگوں کو ) آرام سے مکان میں رکھنا - (۶) ( ذخیرہ ) جمع کرنا ؛ اکٹھا کرکے رکھنا - (۷) چھتے میں داخل ہونا ؛ چھتے میں جمع یا ایک جا ہونا ؛ مکھیوں کی طرح آدمیوں کا ملکر رہنا -

**Hives,** *n.* pl. : آنتوں یا جلد میں پھنسیاں یا چتے پڑنا ؛ حنجرے کا ورم -

**H'm** : = HUM, HEM

**Ho!** , *int.* : (۱) ( تعجب ، تعریف ، کامیابی ، حقارت کا ) واہ واہ ؛ خوب ؛ شاباش ؛ مرحبا ؛ آفریں ؛ واہ ؛ چہ خوش - (۲) (مخاطب کرنے کے لئے) ہوت - (۳) دوسرے فجائیہ کلموں کے ساتھ استعمال ہوتا ھے ( جیسے : *Heigh-h., what h.* ) -

*westward ho* : ( جہاز رانی ) منزل مقصود کی سمت کے لئے مثلاً پچھم کو -

**Hoar,** *a. & n.* : (۱) جس کے بال بڑھاپے سے سفید ہوگئے ہوں ؛ سفید مو ( بوڑھا ) - (۲) سفیدی مائل ؛ ہلکا سفید - (۳) ( چیزیں ) پرانی ؛ بوسیدہ - (۴) سفید مو ہونا ؛ سفیدی -

*h. -frost* : پالا -

*h. -stone* : قدیم زمانے کا سنگ سرحد ( وہ سفید پتھر جو سرحد پر نصب کیا جاتا ھے ) -

**Hoard,** *n., & v. t.* : (۱) اندوختہ ؛ ذخیرہ ( خصوصاً روپیہ کا ) - (۲) ( واقعات وغیرہ کا ) ذخیرہ - (۳) ( روپیہ وغیرہ ) جمع کرنا ؛ جمع کرکے یا بچا کر رکھنا ؛ جوڑنا ؛ ذخیرہ کرنا - (۴) یاد تازہ رکھنا ؛ ( دل میں یاد گار ) قائم رکھنا ؛ حانی دولت سمجھ کر دل میں رکھنا -

**Hoarding,** *n.* : ( تختوں کی ) پاڑ ؛ تختوں کی تھاٹر جس پر بیٹھ کر معمار کام کرتے ہیں ( اکثر اشتہارات چپکانے کے لئے بھی بناتے ہیں ) -

**Hoarhound** : دیکھو Horehound -

**Hoarse,** *a.* : (۱) ( آواز ) گلو گرفتہ ؛ بھاری ؛ بھرائی ؛ بیٹھی ؛ پڑی ؛ سخت ؛ کرخت - (۲) گلو گرفتہ ؛ پھٹی آواز کا ؛ بیٹھی یا پڑی ہوئی آواز والا ؛ کرخت آواز -

**hoarsely,** *adv.* : پھٹی یا بھرائی ہوئی آواز میں -

**hoarsen,** *v. t & i.* : بھرا جانا ؛ بیٹھ جانا ؛ بھاری پڑجانا -

**hoarseness,** *n.* : گلو گرفتگی ؛ آواز کا پھٹنا یا بھرا ہونا -

**Hoary,** *a.* : (۱) ( پیرانہ سالی کی وجہ سے ) سفید یا سفیدی مائل ( بال ) - (۲) سفید مو ؛ سفید بالوں والا ؛ قابل احترام ؛ بزرگ - (۳) ( نباتیات و علم حشرات الارض ) سفید یا بھورے بالوں والا ؛ ریشے والا -

**hoariness,** *n.* : سفیدی ؛ بزرگی -

**Hoax,** *v. t. & n.* : (۱) ( کسی شخص کو ہنسی میں ) چکما دینا ؛ جھانسا دینا ؛ فقرہ دینا ؛ الو بنانا ؛ بیوقوف بنانا - (۲) جل ؛ دم ؛ فریب ؛ دھوکا ؛ جھانسا ؛ فقرہ -

**Hob,** *n.* : (۱) آتشدان کا چھجا - (۲) کھونٹی ؛ آلپن وغیرہ جو Quoits کے کھیل میں نشان کے طور پر استعمال ہوتے ہیں - (۳) Sledge ( برف گاڑی ) کا دھوا - (۴) دیکھو Hobnail -

**Hobble,** *v. i. & t.* : (۱) لنگڑانا ؛ لنگڑا کر چلنا ؛ لنگ کرنا - (۲) ( مجازاً ) رک رک کر کام کرنا ؛ اٹک اٹک کر تقریر کرنا - (۳) ( عروض ) روانی نہ ہونا - (۴) لنگڑاتے ہوئے چلانا - (۵) گھوڑے وغیرہ کی دو ٹانگیں ملا کر باندھنا ( تاکہ وہ ادھر ادھر بھاگ نہ سکے ) -

**Hobble,** *n.* : (۱) لنگ ؛ لنگڑاھٹ - (۲) بیڈھب موقع - (۳) ( گھوڑے وغیرہ کی ٹانگیں باندھنے کے لئے ) رسی ؛ بندھن -

**Hobbledehoy, hobbad-, hobbed-,** *n.* : الھڑ لڑکا ؛ بے شعور چھوکرا -

**hobbledehoyish,** *a.* : کسی قدر الھڑ -

**hobbledehoyism,** *n.* : الھڑ پن -

**hobbledehoyhood,** *n.* : الھڑ پن کی عمر ؛ لڑکپن -

**Hobby,** *n.* : (۱) شوق ؛ تفریحی مشغلہ - (۲) یابو ؛ ٹٹو ؛ چھوٹا گھوڑا - (۳) ( تاریخ ) ایک بائیسکل کی قسم کی گاڑی -

**Hobby,** *n.* : چھوٹا باز ؛ شکرہ -

**Hobby-horse,** *n.* : (۱) بید کا بنا ہوا گھوڑا جو morris-dance میں استعمال ہوتا ھے - (۲) بچوں کی چھڑی جس کی موٹھ گھوڑے کے منہ کی طرح ہو - (۳) کاٹھ کا گھوڑا ( بچوں کا ) - (۴) چکر ( Merry-go-round ) کا گھوڑا -

**Hobgoblin,** *n.* : (۱) شریر ، شیطان بچہ - (۲) ہوا -

**Hobnail,** *n.* : گل میخ ؛ پھول دار یا گھنڈی دار کیل -

**Hobnailed**, *a.*: نعل‌دار ؛ گل میخ لگا ہوا -

*h. liver* : جس میں گل میخ کی شکل کے کونے لگے ہوں -

**Hob-nob**, *v. i.*: ہم پیالہ و ہم نوالہ ہونا ؛ بے تکلفی کے تعلقات رکھنا -

**Hock**, *n.*: گھوڑے یا بیل وغیرہ کے پچھلے پاؤں کے گھٹنے اور پاس کی ابھری ہوئی ہڈی کا درمیانی جوڑ -

**Hock**, *n.*: جرمنی کی انگوری شراب ؛ ہاک ہائم (جرمنی) کی شراب -

**Hockey**, *n.*: ہاکی (مشہور کھیل) -

**Hocus**, *v. t.*: (۱) جل دینا ؛ فریب دینا ؛ دم دینا - (۲) (کسی شخص کو منشیات سے) بیہوش کر دینا - (۳) نشہ ملا دینا ؛ داروئے بیہوشی ملا دینا -

**Hocus-pocus**, *n.*, & *v. i.* & *t.*: (۱) فسونگری ؛ شعبدہ بازی ؛ بازی گری ؛ نظر بندی ؛ بھان متی کا کھیل ؛ چل ؛ دم ؛ جھانسا ؛ دھوکا ؛ فریب ؛ چھل - (۲) منتر ؛ چھومنتر (وہ الفاظ جو مداری تماشا دکھاتے وقت کہتے ہیں) - (۳) نظر بندی ؛ شعبدے دکھانا ؛ ہاتھ کی صفائی دکھانا ؛ مداری کا کھیل یا کرتب دکھانا - (۴) جل دینا ؛ دم دینا ؛ جھانسا دینا -

**Hod**, *n.*: تنتی دار پرات (معمار یا راج کا وہ برتن جس میں گارا وغیرہ اٹکودیا جاتا ہے) -

*hodman* : (۱) پرات دار ؛ راج ؛ معمار - (۲) (مجازاً) ادنیٰ مزدور ؛ قلم کا مزدور ؛ گھس کھدا -

**Hodden**, *n.*: (اسکا چستان) (۱) موٹا اونی کپڑا ؛ دبیز بھدا کپڑا - (۲) دیہاتیوں کا خاص پہراوا ؛ دھقانی پوشاک ؛ گنوارو کپڑے ؛ موٹے جھوٹے کپڑے -

**Hodge**, *n.*: انگریز زرعی مزدور (کا اسم عرفی) .

**Hodge-podge**, *n.*: = Hotch-potch

**Hodiernal**, *a.*: آج کا ؛ آج کے دن کا ؛ آجکل کا ؛ امروزہ -

**Hodometer, od-**, *n.*: مقیاس مسافت ؛ مسافت پیما (وہ آلہ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ گاڑی کتنی دور چلی) -

**Hoe**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) بیلچہ ؛ کھرپا ؛ کھرپی - (۲) (کھیت میں سے) خس و خاشاک، گھاس پھوس وغیرہ کھودنا ؛ نرانا ؛ نندائی کرنا ؛ گوڑنا - (۳) بیلچے کھرپے وغیرہ سے کام لینا ؛ ان سے کھودنا یا کاٹنا ؛ کھرپنا -

**Hog**, *n.*: (۱) خنزیر ؛ خوک ؛ سور ؛ خصوصاً خصی سور جو ذبح کرنے کے لئے پالا جائے - (۲) (مقامی بول چال) پٹھیا ؛ بھیڑ (وہ جس کی اون ابھی نہ کٹی ہو) - (۳) (مجازاً) بد تمیز ؛ ناشائستہ ؛ کھڑ ؛ پیٹو ؛ اکال ؛ بلا نوش ؛ نجس ؛ غلیظ ؛ میلا کچیلا ؛ گندہ ؛ پلید شخص -

*go the whole h.*. دھر تک پہنچا دینا -

*hogback, h.'s -back* : نوک دار دو رویہ سلامی پہاڑیاں -

*h. -fish* . ایک قسم کی مچھلی جس کے سر پر سخت بال ہوتے ہیں -

*h. in armour* : بھدا کھرا آدمی -

*h. mane* : (گھوڑے کی) باریک کٹی ہوئی ایال -

*h.'s pudding* : سور کی آنتیں اور اوجھڑی جن میں مختلف چیزیں وغیرہ بھر کر رکھتے ہیں -

*h. wash* : باورچی خانہ کا دھوون جو سوروں کو پلایا جاتا ہے -

*road-h* : دیکھو road -

**hoggish**, *a.*: سور کا سا ؛ خنزیر نما ؛ بد تمیز ؛ غلیظ وغیرہ -

**hoggishly**, *adv.*: سور کی طرح ؛ غلاظت یا گندے پن سے وغیرہ -

**hoggishness**, *n.*: خنزیریت ؛ سور پن ؛ غلاظت ؛ گندگی ؛ بلا نوشی وغیرہ -

**hoglike**, *a.*: خنزیروش ؛ خوک‌صفت ؛ سور کی طرح -

**hogling**, *n.*: خوکک ؛ چھوٹا سور یا سور کا بچہ -

**Hog**, *v. t.* & *i.*: (۱) (کسی چیز کی پشت کا) دو رویہ سلامی یا محرابی بنانا - (۲) ایال کے بال کترنا ؛ ایال کے بال خشخشی کرنا -

**Hogget**, *n.*: میش یک سالہ ؛ ایک سال کی بھیڑ -

**Hoggin**, *n.*: ریگ بیختہ ؛ چھنی ہوئی ریت یا بجری -

**Hogshead**, *n.*: (۱) بڑا پیپا - (۲) 52 ½ سرکاری گیلن یا 51 ½ معمولی گیلن کا پیمانہ (سیالات کا) -

**Hoi (c) k**, *v. t.* & *i.*: (طیارے کو) دفعتاً اوپر لے جانا -

**Hoick(s)**, *int.*: (کتوں کو ہشکارنے کے لئے) لگے لگے ؛ لئے چھو -

*Hoipolloi* : دیکھو polloi --

**Hoist**, *v. t.* & *n.*: (۱) اٹھانا ؛ چڑھانا ؛ اونچا کرنا ؛ بلند کرنا (خصوصاً جھنڈوں اور باد بان کا) - (۲) اٹھانا ؛ اوپر کو دھکا دینا - (۳) لفٹ (Lift) ؛ آدمیوں کو یا اسباب کو اوپر چڑھانے کی کل ؛ مرفع

**Hoist**, p.p. *H. with his own petard.*: چاہ کن را چاہ درپیش -

**Hoity - toity**, *n.* & *a.* & *int.*: (۱) طوفان بے تمیزی ؛ اودھم ؛ شرارت - (۲) شوخ ؛ شریر ؛ چنچل ؛ مغرور ؛ متکبر ؛ خود بین ؛ تند جو ؛ بد مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ جھلا - (۳) (بے جا غرور وغیرہ پر تعجب اور احتجاج) چہ خوش ؛ چرا نہ باشد ؛ تمہاری ایسی تیسی -

**Hokey-Pokey**, *n.*: (۱) = Hocus-pocus - (۲) سستی ملائی کی برف جو برف فروش گلی کوچوں میں بیچتے پھرتے ہیں -

**Hold**, *v. t.* & *i.* (held ; archaic p. p. holden): (۱) پکڑنا ؛ پکڑے رہنا ؛ گرفت کرنا ؛ تھامنا ؛ تھامے رہنا ؛ سنبھالنا - (۲) (اپنے آپ کو) خاص حالت میں رکھنا (الگ رکھنا وغیرہ) ؛ رکھنا (سر وغیرہ کو اونچا، نیچا) - (۳) (برتن وغیرہ میں) بھرا ہونا ؛ موجود ہونا ؛ سمانا ؛ گنجائش ہونا یا رکھنا - (۴) قابض ہونا ؛ مالک یا پٹے دار ہونا - (۵) (فوج) کسی مقام پر قابض ہونا - (۶) (کسی مقام پر) ہونا - (۷) (ذہن یا خیالات پر) چھایا ہونا - (۸) (شخص یا اس کی توجہ کو) منہمک رکھنا ؛ مصروف رکھنا - (۹) (شخص وغیرہ کو) خاص جگہ یا خاص حالت میں رکھنا ؛ (قابو میں) رکھنا ؛ روکے رکھنا - (۱۰) پابندی کرانا ؛ تعمیل کرانا (کسی شخص سے معاہدہ یا شرائط کی) - (۱۱) (تہوار، جشن، جلسہ، مکالمہ و مناظرہ) منعقد کرنا ؛ منانا ؛ رچانا - (۱۲) (بد کلامی) کرنا ؛ (زبان درازی) کرنا - (۱۳) روکنا ؛ قابو میں رکھنا (زبان وغیرہ کو) - (۱۴) (خیال یا عقیدہ) رکھنا ؛ رائے رکھنا ؛ قائل ہونا - (۱۵) (حاکم یا عدالت کا) رائے ظاہر کرنا ؛ تجویز کرنا - (۱۶) (عزت، حقارت وغیرہ کی) نظر سے دیکھنا - (۱۷) بوجھ سہہ لینا ؛ (بوجھ وغیرہ سے) نہ ٹوٹنا ؛ قائم رہنا - (۱۸) (قانون وغیرہ کا) حائز

هونا ؛ بر قرار هونا -

*h.!* : ( قدیم ) ٹھیرو ؛ رک جاؤ -

*held!* : ( رگبی ، فٹ بال ) یہ نعرہ اس وقت بلند کیا جاتا ھے جب گیند پر حملہ کرنے والا اور محافظت کرنے والا دونوں ساتھہ ساتھہ پکڑیں اور اس کا قاعدے کی روے زمین پر رکھنا ضروری ہو -

*h.-all* : کپڑے وغیرہ رکھنے کا ھلکا صندوق ؛ بستردان -

*h. aloof*: روکنا ؛ باز رکھنا ؛ عزلت میں زندگی بسر کرنا؛ الگ تھلگ رھنا -

*h. back* : رکنا ؛ جھجکنا ؛ ھچکچانا -

*h. -back* : مزاحمت ؛ سد ؛ روک ؛ رکاوٹ -

*h. by, to.* : ( خیال یا مقصد وغیرہ پر ) قائم رھنا ؛ مستقل رھنا ؛ جمے رھنا -

*holdfast* : مضبوط یا سخت گرفت ؛ چھوٹا شکنجہ ، پنجہ وغیرہ جس سے کوئی چیز دیوار وغیرہ میں لگی ہو -

*h. forth*: ( جلسۂ عام میں ) تقریر کرنا ( عموماً حقارت کے طور پر کہتے ہیں ) -

*h. hard* : ٹھیرو -

*h. in* : روکے رکھنا ؛ قابو میں رکھنا ؛ قید رکھنا

*h. off*: دیر کرنا ؛ دیر لگانا -

*h. on* : گرفت مضبوط رکھنا ؛ قابو میں رکھنا ؛ پکڑے رھنا -

*h. on* one's *way*: چلے جانا ؛ جاری رھنا -

*h.* one's *hand* : ھاتھہ روک لینا ؛ سزا دینے سے یا کسی اور کام سے باز رھنا -

*h.* one's *head high* : غرور کرنا ؛ تکبر کرنا ؛ گھمنڈ کرنا -

*h.* one's *own* : پیچھے نہ ھٹنا ؛ پسپا نہ ہونا ؛ ڈٹے رھنا ( نیز مباحثہ وغیرہ میں ) -

*h. out* : (۱) پھیلانا ؛ بڑھانا - (۲) دلانا ( ترغیب و توقع ) - (۲) ثابت قدم رھنا ؛ قایم رھنا ؛ جمے رھنا -

*h. over*: ملتوی کرنا ؛ معرض التوا میں ڈالنا -

*h. thing over* one : کسی بات کی دھمکی دئے جانا -

*h. together* : (۱) متحد رکھنا ؛ مربوط رکھنا ، مجتمع رھنا - (۲) مربوط رھنا ، مجتمع رھنا ؛ متحد رھنا -

*h. up* : (۱) بوجھ اُٹھاے رھنا ؛ سنبھالنا ؛ سہارا دینا ؛ قایم رکھنا - (۲) برملا ظاہر کرنا ( خصوصاً حقارت سے ) - (۳) ( امریکا ) راہ میں روک کر لوٹ لینا ؛ رھزنی کرنا - (۴) ( گھوڑے کا ) نہ گرنا ؛ قدم سنبھالے رھنا -

*h. up* one's *head* : آن بان قائم رکھنا ؛ همت باندھے رھنا ؛ مایوس یا پست نہ ہونا -

*h. water* : ( مجازاً ) کھرا ہونا ؛ معیار پر ٹھیک اترنا -

*h. with* : منظور کرنا ؛ متفق ہونا ؛ اتفاق کرنا ؛ پسند کرنا -

*there is no holding him* : وہ کسی کے روکے نہیں رکتا -

**Hold, n.**: (۱) گرفت ؛ پکڑ - (۲) قبضہ ؛ قابو ؛ اختیار - (۳) پکڑنے یا تھامنے کا موقع ؛ گرفت ( چیز کا حصہ جو پکڑا جا سکے ) -

*h. (on)* : اثر ( کسی شخص پر ) -

**Hold, n.**: جہاز کے نچلے حصہ میں سامان وغیرہ رکھنے کی جگہ ؛ جہاز کا تہ خانہ یا گودام -

**Holder, n.**: (۱) پکڑنے والا ؛ تھامنے والا وغیرہ - (۲) کسی چیز کے رکھنے یا پکڑنے کی چیز ( اردو میں [—] دان یا گھر وغیرہ جیسے لاحقے معنی دیتے ہیں ) جیسے Cigar, pen, h. - (۳) ( عہدے کا ) عارضی کام کرنے والا ؛ مقدم -

**Holding, n.**: (۱) پکڑنا ، تھامنا وغیرہ - (۲) زمین کا پٹہ ، اجارہ وغیرہ - (۳) وہ زمین جو پٹے یا اجارے پر ہو - (۴) اسٹاک تمسکات وغیرہ کے حصے -

**Hole, n.**: (۱) ( کسی ٹھوس جسم میں ) خلو ؛ گڑھا ؛ سوراخ ؛ کھوہ ؛ ( چشمہ وغیرہ میں ) گہری جگہ ؛ گڑھا - (۲) ( جانوروں کا ) بل ؛ بھٹ ؛ کھوہ - (۳) جھونپڑا ؛ جھونپڑی ؛ تنگ و تاریک مکان - (۴) ( مختلف کھیلوں میں ) گیند وغیرہ ڈالنے کی جگہ - (۵) ( گولف کھیل ) وہ نمبر جو کم سے کم ھاتھہ لگا کر ایک گچی سے دوسری گچی میں گیند پہنچا دینے والے کھلاڑی کو ملتے ہیں -

*h. -&- corner*: خفیہ ؛ اندر ھی اندر ؛ سازشی ( کارروائی ) -

*make a hole in* : بہت زیادہ صرف کرنا -

*pick hh. in* : عیب نکالنا ؛ نکتہ چینی کرنا -

*round (square) peg in square (round) h.*: اپنی جگہ یا عہدے کے لئے ناموزوں -

**holey, a.**: روزن دار ؛ سوراخدار -

**Hole, v. t. & i.** : (۱) گڑھے کھودنا ؛ گڑھے بنانا ؛ ( جہاز رانی ) جہاز کے پہلو میں سوراخ کرنا - (۲) ( کھوہ ، سرنگ یا زمین دوز راستہ ) بنانا ؛ ( کان وغیرہ کی ) کوٹھی بنانا - (۳) ( کان کنی ) ایک جگہ سے دوسری جگہ تک کھودنا - (۴) گڑھے میں ڈالنا - (۵) ( گولف ) گچی میں پہنچانا -

**Holiday, n.**: (۱) یوم تعطیل ؛ یوم تفریح ؛ تعطیل ؛ چھٹی کا دن ؛ تیوھار ؛ عید - (۲) ( عموماً - جمع میں ) تعطیل ؛ تعطیلات ؛ چھٹیاں

*bank h.*: وہ تعطیل جس میں بنک تک بند رھیں ؛ عام تعطیل -

*blind man's h.*: دیکھو Blind -

*h. clothes* : زرق برق پوشاک ؛ پر تکلف پوشاک -

*h. task* : مدرسے کا کام جو طالب علم کو تعطیل کے زمانے میں کرنا پڑے ؛ چھٹیوں کا کام -

*make h., take h.*: چھٹی منانا -

**Holily, adv.**: مقدس طریقے سے ؛ پرھیز گاری سے -

**Holiness, n.**: تقدس ؛ پاکی ؛ پارسائی ؛ تقوی ؛ پرھیز گاری -

*H., his H.*: ( پاپائے روما کا خطاب ) تقدس مآب ؛ تقدس پناہ -

**Holism, n.**: ( فلسفہ ) وحدت فطرت کا نظریہ کہ نیچر مختلف یا متضاد عناصر پر مشتمل نہیں بلکہ اجزا کل کی حیثیت رکھتے ہیں ؛ نظریۂ کلیت -

**Holla, int.** : دیکھو Hollo -

**Holland n.**: (۱) ھالینڈ ؛ ھالستان - (۲) ایک سوتی کپڑا ؛ ھالینڈ -

*brown H.* : کورا یا بن دھلا ھالینڈ (کپڑا) -

**hollander, n.**: باشندۂ ھالینڈ ؛ ھالستانی -

**Hollands, n.**: ھالینڈ کی بنی ہوئی شراب جو اناج سے

بنائی جاتی ھے -

**Hollo**, *int.* : (۱) (پکارنے یا مخاطب کرنے کے لئے) ھوت - (۲) پکارنے کی آواز -

**Hollo, -low, -la, -loa**, *v. i.* & *t.*: (۱) چلانا - (۲) کتوں کو پکارنا یا بلانا؛ پکارنا؛ آواز دینا ۔

**Hollow**, *a.*, *n.*, & *adv.*: (۱) مجوف؛ کھوکھلا؛ خالی - (۲) (H. square) دیکھو square - (۳) خالی پیٹ؛ بھوکا؛ گرسنہ - (۴) (آواز) کھوکھلی؛ بے زور؛ (مجازاً) جھوٹا؛ بناوٹی؛ خالی؛ خولی' دیکھنے ھی دیکھنے کا (اخلاق) - (۵) کھوہ؛ غار؛ وادی؛ درہ - (۶) پوری طرح -

*beaten h.*: پوری طرح' بالکل مغلوب یا شکست خوردہ ۔

*h. -eyed* : فیل چشم؛ جس کی آنکھیں دھنسی یا بیٹھی ہوئی ہوں -

*h. -hearted* : ریاکار؛ غیر مخلص؛ غیر مخلصانہ؛ بناوٹی؛ جھوٹا -

*h. race* : پھسپھسی دوڑ؛ جس میں زور دار مقابلہ نہ ہوا ہو -

**hollowly**, *adv.* : کھوکھلے پن سے؛ ریاکاری سے -

**hollowness**, *n.*: مجوف ہونا؛ کھوکھلا پن؛ ریاکاری -

**Hollow**, *v. t.*: (Hollow out) خالی کرنا؛ کھوکھلا کرنا؛ کھودنا؛ برمانا؛ سوراخ کرنا؛ پولا کرنا -

**Holloway**, *n.*: ھالوے کا جیل خانہ (جو ملزمہ عورتوں کی حوالات اور دیوانی کے قیدیوں کا محبس ھے) -

**Holly**, *n.*: ایک سدا بہار جھاڑی جس کے پتے کانٹے دار' پھول چھوٹے سبز اور پھل سرخ انگور نما ہوتے ہیں -

**Hollyhock**, *n.*: ایک بڑا پودا جس کے پھول کئی رنگوں کے ہوتے ہیں اور بڑے بڑے ہوتے ہیں -

**Holm, -me** , *n.*: چھوٹا جزیرہ جو کسی دریا یا سمندر میں ساحل کے قریب ہو؛ ٹاپو - (۲) وہ زمین جو دریا کے قریب ہو اور دریا کی طغیانی کے زمانے میں تہ آب رہے -

**Holm**, *n.*: امریکی شاہ بلوط؛ سدا بہار بلوط -

**Holo-**: (لاحقہ بہ معنیٰ) کل (اصل یونانی لفظ holos ھے) -

*holograph* : وہ دستاویز جو پوری اسی شخص کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہو جس کے اس پر دستخط ہیں؛ خود نوشت دستاویز -

*holohedral* : کامل السطحات (بلورہ crystal) وہ بلورہ جس میں سطحوں کی پوری تعداد جو تشاکل (symmetry) کے لئے ضروری ھے موجود ہو -

*holometabola* : وہ کیڑے مکوڑے جنکی تمام شکل وہیئت بالکل بدل جائے؛ کامل جمعفرقی (کیڑے) -

*holophote* : وہ آلہ جس سے منار (لائٹ ہاؤس) وغیرہ کے لیمپ کی روشنی مجتمع کر کے ڈالی جاسکے -

**Holocaust**, *n.* بڑے پیمانے کی سوختنی قربانی؛ ھون کنڈ؛ بیشمار جانوروں کی قربانی؛ (مجازاً) قتل عام؛ عالمگیر بربادی -

**Holothurian**, *a.* & *n.*: ایک قسم کا کیڑا جو سمندر میں ہوتا ھے -

**Holpen** : دیکھو help -

**Holster**, *n.*: پستول دان (وہ چرمی خول جس میں پستول رکھکر کمر کی پیٹی یا گھوڑے کی زین میں لٹکاتے ہیں) -

**Holt**, *n.*: (۱) (شعر) جنگل؛ بن؛ گھنی جھاڑی - (۲) پہاڑی جس پر جنگل ہو -

**Holy**, *a.* & *n.*: (۱) متبرک؛ مقدس؛ واجب التعظیم؛ پاک - (۲) معصوم؛ ولی - (۳) الٰہی؛ خدا کا؛ جو خدا کی طرف یا خدا کی راہ میں ہو - (۴) پاکباز؛ فرشتہ سیرت' بے نفس؛ متقی؛ پرہیزگار - (۵) (N.) معبد (صرف ذیل کے فقرہ میں) -

*h. off hh.*: (مجازاً) (یہودیوں کے معبد) کا اندرونی حصہ؛ حرم؛ حریم -

*h. place* : یہودیوں کے معبد کا بیرونی حصہ -

*H. city* : بیت المقدس

*h. cross* : (حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی) صلیب مقدس؛ صلیب عیسوی -

*H. Cross day* : یوم صلیب؛ جشن صلیب؛ ۱۴ دسمبر ۔

*h. day* : عید؛ مذہبی تہوار؛ مذہبی جشن ۔

*H. family* : دیکھو Family -

*H. grail* : پیالہ جو مسیح نے عشائے آخری میں استعمال کیا تھا -

*H. Ghost, Spirit* : روح القدس؛ تثلیث میں تیسری ذات -

*h. Joe* : (عامیانہ بحری) دیندار یا پرہیزگار شخص -

*H. Land* : مغربی فلسطین؛ یروشلم؛ ارض مقدس -

*H. office* : دیکھو office -

*h. orders* : دیکھو orders -

*H.* Roman *Empire* : دیکھو Roman -

*H. Saturday* : (ایسٹر کے ہفتے) مقدس ہفتے کا سنیچر -

*h. terror* : (عامیانہ) (۱) خوفناک آدمی - (۲) شریر لڑکا - (۳) وہ آدمی جس کی صحبت اجیرن ہوجائے؛ بار خاطر -

*h. thursday* : (۱) یوم معراج مسیح؛ وہ دن (جمعرات) جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر گئے - (۲) مقدس ہفتے (ایسٹر کے ہفتے) کی جمعرات -

*h. water* : پھونکا یا دم کیا ہوا پانی؛ پاک پانی؛ وہ پانی جو مذہبی رسوم میں استعمال ہو -

*H. Week* : رجعت مسیح؛ (ایسٹر) کے اتوار سے پہلے کا ہفتہ؛ مقدس ہفتہ -

*H. Writ* : کتاب مقدس؛ صحیفۂ مقدس (خصوصاً بائیبل) -

**Holystone**, *n.* & *v. t.* : (۱) نرم بھر بھرا پتھر جس سے جہاز کے عرشے وغیرہ پر صیقل کرتے ہیں - (۲) اس پتھر سے صیقل کرنا -

*Hom*, *n.*: (۱) قدیم ایرانیوں اور پارسیوں کا شجر مقدس؛ ھوم - (۲) عرق ھوم -

**Homage**, *n.*: (۱) (نظام جاگیرداری) حلف وفاداری؛ عہد اطاعت - (۲) اظہار عقیدت؛ تعظیم؛ احترام -

**Home**, *n.*, *a.*, & *adv.*: (۱) بیت؛ مسکن؛ مقام؛ خانہ؛ گھر؛ استھان - (۲) گھر بار - (۳) وطن؛ دیس؛ زاد بوم جنم بھوم - (۴) وہ جگہ جہاں کوئی چیز پیدا ہوتی ھے یا کثرت سے پائی جاتی ھے؛ (کسی چیز کا) گھر - (۵) محتاج خانہ وغیرہ - (۶) (کھیلوں میں) گول - (۷) ملکی؛ وطنی؛ دیسی - (۸) وطن یا گھر سے قریب - (۹) وطن سے آنے والا - (۱۰) گھریلو؛ خانہ ساز - (۱۱) داخلی (جیسے وزارت داخلہ) - (۱۲) دلنشین حقیقت؛ کاری (زخم) - (۱۳) وطن کو یا وطن کی طرف؛

وطن میں آیا ہوا - (۱۴) ٹھیک نشانے پر -

*at h.*: (۱) اپنے گھر یا مکان پر - (۲) اپنے وطن یا دیس میں -

*bring charge h. to person*: جرم ثابت کرنا یا ہونا -

*come h. to*: گہرا اثر ڈالنا -

*h.-born*: دیسی ؛ وطنی -

*h.-bred*: گھر پر پلے ہوئے -

*h.-brewed*: خانہ ساز ' گھر کی کشید (بیر شراب وغیرہ) -

*h.-coming*: مراجعت وطن ؛ وطن یا گھر کو واپس آنا یا پہنچنا -

*h.-counties*: وہ صوبے یا علاقے جو لندن سے قریب ہیں -

*h.-felt*: اندرونی ؛ دلی ؛ قلبی (احساس ہونا) -

*h. industries, products*: دیسی صنعت یا دیسی پیداوار -

*h.-keeping*: گھر سے نہ نکلنے والا ؛ گھر گھسنا -

*h.-made*: خانہ ساز ؛ سدیشی؛ ملکی ؛ دیس کا بنا ہوا ؛ دیسی ؛ گھر یلو -

*H. Office*: وزارت داخلہ؛ وزارت داخلہ کی عمارت -

*h. question*: دلنشین مسئلہ -

*H. Rule*: خود اختیاری حکومت؛ سوراج؛ ہوم رول (خصوصاً آئرستان کا) -

*h. sick (ness)*: (۱) (یاد وطن میں) افسردہ؛ ملول - (۲) دیس کی لگن؛ یاد وطن کا ملال -

*long* or *last h.*: تربت ؛ مزار -

*the thrust went h.*: تیر نشانے پر لگا -

**homeless**, *a.*: بے خانماں؛ بے گھرا؛ خانماں برباد -

**homelike**, *a.*: وطن یا گھر کی طرح -

**Home**, *v.i. & t.*: (۱) گھر لوٹنا (خصوصاً کبوتروں کا) - (۲) (کسی شخص وغیرہ کے لئے) گھر بنا دینا ؛ مکان مہیا کرنا -

**Homely**, *a.*: (۱) سادہ؛ تکلفات سے بری ؛ بے ٹیم ٹام کا ؛ سیدھا سادہ - (۲) غیر متمدن ؛ قدیم - (۳) بے تصنع ؛ بے بناوٹ - (۴) پھیکی معمولی آدمی کی سی (صورت) -

**homeliness**, *n.*: سادگی ؛ تکلف سے بری ہونا ؛ بے بناوٹ ہونا -

**Homeo-**: دیکھو Homoeo -

**Homer**, *n.*: وہ کبوتر جو اپنے کابک میں جا رہا ہو -

**Homeric**, *a.*: ہومر کا ؛ مشہور یونانی شاعر ہومر کی طرز کا؛ ہومرانہ (طرز کلام) -

**Homespun**, *a. & n.*: (۱) ہاتھ کے کتے ہوئے سوت یا اون کا بنا ہوا (کپڑا) ؛ کھدر؛ کھادی - (۲) (کوئی چیز) سادی ؛ سیدھی سادی -

**Homestead**, *n.*: (۱) مکان (مع شاگرد پیشہ کی کوٹھریوں وغیرہ کے) - (۲) مزرع ؛ کھیت ؛ باڑہ -

**Homeward**, *adv. & a.* **-wards**, *adv.*: (۱) سوئے وطن؛ دیس یا گھر کی طرف - (۲) وطن کو جانے والا ؛ عازم وطن -

*h. bound*: وطن کو جانے والا؛ عازم وطن (خصوصاً جہاز) -

**Homicide**, *n.*: (۱) قاتل ؛ قاتل انسان ؛ خونی - (۲) قتل انسان -

**homicidal**, *a.*: قاتلانہ -

**Homiletic**, *a. & n.*: (۱) وعظ کا ؛ موعظوں کا - (۲) فن وعظ ؛ وعظ گوئی -

**Homily**, *n.*: (۱) وعظ ؛ خطبہ ؛ موعظہ ؛ پند و موعظت؛ اپدیش - (۲) غیر دلچسپ و اعظانہ مناظرہ' مکالمہ -

*Books of Hh.*: موعظوں کی کتاب جو کلیسائے انگلستان نے سنہ ۱۵۴۷ ع اور ۱۵۶۳ ع میں شایع کی تھی -

**Homing**, *a*: (۱) گھر کو جانے والا - (۲) (کبوتر) جنھیں اڑکر گھر واپس آجانا سکھا دیا گیا ہو -

**Hominy**, *n.*: مکئی کا دلیا (پانی یا دودھ میں پکا یا ہوا) -

**Homo**, *n.*: (حیاتیات) انسان -

**Homo-**: (سابقہ بمعنی) ہم ؛ یکساں -

*homocentric*: ہم مرکز -

*homogamous*: (نباتیات) یک ساں پھولا -

*homogenetic*: ہم اصل ؛ ہم نسل -

*homogeny*: ہم نسلی مشابہت -

*homomorphic, -morphous*: ہم شکل ؛ ہم صورت -

*homophone*: (۱) یکساں آواز مگر مختلف ہجے اور معنی رکھنے والے - (۲) یکساں آواز رکھنے والے ؛ ہم صوت (حروف) -

*homophonic*: ہم سر ؛ ہم آہنگ -

*homophonous*: ہم سر ؛ ہم آہنگ؛ (نیز) ہم آواز سر ؛ ہم صوت (حرف) -

*homophony*: ہم سری ؛ ہم آہنگی ؛ ہم سازی -

*homoplastic*: ہم ساخت ؛ ہم ہیئت ؛ ہم ترکیب -

*homotype*: ہم شکل یا ہم ساخت (عضو یا حصہ) -

*homozygote*: ہم جفت -

**Homoeopath**, *n.*: ہومیو پیتھی طریقے سے علاج کرنے والا ؛ علاج بالمثل کا ڈاکٹر -

**Homoeopathy**, *n.*: علاج بالمثل (ڈاکٹر ہانیمین کا ایجاد کردہ اصول علاج کہ صحت کی حالت میں جو دوائیں جن امراض کی علامات پیدا کرسکتی ہیں وہی دوائیں اس امراض کی علامات ظاہر ہونے پر مفید اور صحت بخش ہوسکتی ہیں اس طریقۂ علاج میں دواوں کے قلیل قطرات مریض کو دئے جاتے ہیں) -

**homoeopathic**, *a.*: (۱) ہومیو پیتھی کا ؛ علاج بالمثل کا - (۲) (مزاحاً) بہت خفیف -

**homoeopathically**, *adv.*: علاج بالمثل کے طریقے سے؛ ازروئے ہومیو پیتھی -

**homoeopathist**, *n.*: ہومیو پیتھی کا ماہر ؛ علاج بالمثل کا ماہر -

**Homogeneous**, *a.*: (۱) ہم جنس؛ ہم نوع؛ ہم قسم - (۲) متجانس؛ یک رنگ ؛ یکساں - (۳) (نباتیات) یک جنسا -

**homogeneity homogeneousness**, *nn.*: ہم جنسی؛ ہم نوعی؛ ہم قسمی ؛ تجانس ؛ یک رنگی؛ یکتائی -

**homogeneously**, *adv.*: ہم جنسانہ ؛ یکساں -

**Homoiousian**, *a. & n.*: باپ بیٹے کی وحدت جوہر کا قائل؛ وہ شخص جو یہ عقیدہ رکھے کہ تثلیث میں باپ اور بیٹے کا

جوہر ذات ایک ہے ) -

**Homologate**, *v. t.*: (۱) (اسکا چستان) اقرار کرنا ؛ اعتراف کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ قبول کرنا - (۲) تصدیق کرنا -

**homologation**, *n.*: اقرار ؛ اعتراف ؛ تصدیق ؛ تسلیم -

**Homologize**, *v. i. & t.*: یکساں رشتہ یا تعلق رکھنا یا پیدا کرنا ؛ ہم نسبت یا متناسب ہونا یا کرنا ؛ مماثل یا مقابل ہونا یا کرنا -

**Homologous**, *a.*: (۱) یکساں رشتہ یا تعلق رکھنے والا ؛ ہم نسبت؛ متناسب - (۲) مطابق ؛ مماثل ؛ مساوی ؛ مقابل ؛ مقابلے کا ؛ جوڑ کا -

**Homologue**, *n.*: ہم نسبت ؛ متناسب چیز ؛ مماثل یا مقابل شے -

**Homology**, *n.*: (۱) مطابقت ؛ مماثلت - (۲) ہم نسبتی؛ تناسب -

**homological**, *a.*: (۱) مطابق ؛ مماثل ؛ مقابل - (۲) ہم نسبت ؛ متناسب -

**homologically**, *adv.*: اسی نسبت سے ؛ متناسب طور سے -

**Homonym**, *n.*: (۱) متحد الصوت مگر مختلف معنی رکھنے والے الفاظ - (۲) ہم نام -

**homonymic, homonymous**, *aa.*: متحد الصوت مگر مختلف معنی رکھنے والا ؛ تجنیس نام رکھنے والا ؛ ہم نام -

**Homoousian, homous-**, *a. & n.*: وحدت جوہر کا قائل ( جس کا یہ عقیدہ ہو کہ تثلیث کے تینوں خداؤں کا جوہر ذات ایک ہے ) -

**Homuncule, -cle**, *n.*: بونا ؛ بالشتیا -

**Homy**, *a.*: گھر کی طرح ؛ وطن کی مانند ؛ وہ مقام جہاں وطن کا سا لطف آئے -

**Hone**, *n., & v. t.*: (۱) سلی ؛ پتھری ؛ سان ؛ فسان ( خصوصاً استروں وغیرہ کو تیز کرنے کی ) - (۲) وہ پتھر جس سے سلی بنتی ہے - (۳) سلی پر تیز کرنا ؛ سان چڑھانا ، رکھنا دھرنا ؛ لگانا -

**Honest**, *a.*: (۱) ایماندار ؛ کھرا ؛ دیانتدار ؛ راست باز - (۲) مخلص؛ پر خلوص - (۳) دیانت دارانہ؛ راستبازانہ؛ مخلصانہ؛ سچا ( فعل یا جذبہ ) (۴) جائز ؛ حلال کی ( کمائی ) - (۵) خالص ؛ بے میل ؛ کھرا ؛ بے ریا ؛ بے بناوٹ ؛ بے تصنع - (۶) ( قدیم ) با عصمت ؛ پاک دامن ( عورت ) - (۷) (چھوٹا سمجھ کر اظہار التفات کے لئے یا مزاحاً ) بھلا ؛ نیک -

*make an h. woman of*: شادی کر لینا ( ایسی عورت سے جسے کسی نے پھسلا کر بے عصمت کیا ہو ) -

**honest**, *int.*: ( عامیانہ ) ( استفہاماً ) سچ ؟ ( تصدیقاً ) واقعی ؛ واللہ -

**honestly**, *adv.*: راستبازی سے؛ ایمانداری سے؛ مخلصانہ؛ خلوص سے؛ سچے دل سے ؛ خالصانہ؛ عفیفانہ -

**Honesty**, *n.*: (۱) ایمانداری ؛ دیانتداری ؛ تدین ؛ راستبازی ؛ خلوص؛ بے ریائی - (۲) راستبازی ؛ صداقت ؛ سچائی - (۳) ایک پودا جسکے پھول ارغوانی رنگ کے اور پھلیاں نیم شفاف ہوتی ہیں -

*h. is the best policy*: ایمانداری سے بڑا کام نکلتا ہے -

**Honey**, *n.*: (۱) شہد ؛ عسل ؛ انگبیں - (۲) ( مجازاً ) حلاوت ؛ شیرینی ؛ متھاس - (۳) معشوق ؛ محبوب ؛ دلدار ؛ دل آرام ؛ پیارا ؛ چہیتا ؛ دلارا -

*h. -buzzard*: زنبور خور ( کیڑا ) -

*h. -bee*: نحل ؛ زنبور ؛ شہد کی مکھی ؛ مہال کی مکھی -

*h. -dew*: ترنجبیں کے قسم کی میٹھی چیز جو پودوں کی پتیوں پر جمی ہوئی ہوتی ہے - (۲) نہایت میٹھی چیز - (۳) شیرا ملا تمباکو ؛ میٹھا تمباکو -

*honeysuckle*: ایک بیل ہے جس میں زرد خوشبودار پھول آتے ہیں -

*h. -sweet*: شہد کی طرح شیریں؛ بہت میٹھا -

**honeyed, -nied**, *a.*: شہد آلود ؛ شیریں ؛ شہد سے بھرا ہوا -

**Honeycomb**, *n., & v. t.*: (۱) خانۂ زنبور ؛ مہال کا چھتا - (۲) (دھات خصوصاً بندوق میں) گڑھا - (۳) شش پہلو آرائش یا کام - (۴) گڑھے ڈالنا - (۵) بیخکنی کرنا ؛ اندر ہی اندر جڑ کھودنا - (۶) (مہال کے) چھتے کی وضع کی چیز بنانا -

**Honeymoon**, *n., & v. i.*: (۱) وہ زمانہ جب دولہا دلہن کسی نئی جگہ جا کر بسر کرتے ہیں ؛ ماہ عروسی - (۲) ( کسی مقام پر ) ماہ عروسی گزارنا -

**Hong**, *n.*: (۱) ( چین ) وہ عمارتیں جو کارخانوں وغیرہ کیلئے مستعمل ہوں ؛ کارخانوں کی عمارتیں یا مکانات - (۲) ( چین یا جاپان ) غیر ملکیوں کے تجارتی مرکز یا کوٹھیاں -

**Honk**, *n.& v. i.*: (۱) جنگلی ہنس کی آواز - (۲) موٹرکار کی آواز؛ پوں پوں - (۳) یہ آواز نکالنا -

**Honorarium**, *n.* (pl. -ums, -a): وہ رقم جو اعزازی خدمت کے عوض بطور اعزاز نہ کہ بطور معاوضہ دی جائے -

**Honorary**, *a.*: (۱) اعزازی ( عہدے وغیرہ ) - (۲) اعزازی ( عہدے دار وغیرہ ) - (۳) اخلاقی ( ذمہ داری یا مطالبہ جو اخلاقاً عائد ہو مگر اس کی قانونی چارہ جوئی نہ ہو سکے ) -

*h. secretary, treasurer*: اعزازی معتمد ، خازن ( خزانچی ) ( جو بغیر تنخواہ کے کام کریں ) -

**Honorific**, *a. & n.*: تعظیمی، تکریمی ( الفاظ ) ( خصوصاً مشرقی طرز گفتگو کے ) -

**Honour**, *n.*: (۱) شرف ؛ وقار ؛ عزت ؛ توقیر ؛ احترام ؛ قدر ؛ منزلت - (۲) شان و شوکت ؛ دبدبہ ؛ شکوہ ؛ عظمت ؛ بزرگی ؛ جلال - (۳) نیک نامی ؛ شہرت ؛ ساکھ - (۴) شرافت ؛ عالی ظرفی ؛ عالی منشی - (۵) پاس آبرو ؛ مروجہ ضابطۂ اخلاق کا لحاظ یا رسمی اخلاق کی پابندی - (۶) ( عورت ) عفت ؛ پاکدامنی ؛ عصمت - (۷) حضور ؛ سرکار ؛ حضور والا - (۸) اعزاز ؛ خطاب امتیاز - (۹) باعث فخر ؛ موجب فخر - (۱۰)(ہنڈی وغیرہ) سکارنا - (۱۱) (گولف) گچی میں گیند ڈالنے کے بعد پہلے ہٹ مارنے کا حق - (۱۲) ( جمع ) تواضع ؛ خاطر مدارات ؛ تواضع میزبانی ؛ لوازم مہمانداری - (۱۳) (یونیورسٹی ) امتیاز ؛ آنرز - (۱۴) ( تاش کے کھیل ) ترپ کی تصویریں اور اکا ( برج میں دہلا بھی ) -

*affair of h.*: Affair دیکھو -

*be on one's h. to (do)*: اخلاقاً ذمہ دار ہونا -

*bound in h. to (do)*: اخلاق کی رو سے پابند یا مجبور -

*code, law, of h.*: معاشرتی ضابطہ ؛ مروجہ ضابطۂ اخلاق

اخلاق ؛ رسمی اخلاق -

*debt of h.*: دیکھو debt -

*do the hh. of the house &c.*: میز بانی یا مہمانداری کے فرائض ادا کرنا -

*for the h. of*: (ھنڈی لکھنے والے یا پیش کرنے والے کی) ساکھ قائم رکھنے کے لئے -

*in h. of*: (کسی شخص کے) احترام یا اعزاز میں؛ (کسی چیز کی) تقریب یا خوشی میں -

*last, funeral, hh.*: تجہیز و تکفین کے رسوم -

*legion of h.*: دیکھو Legion -

*maid of h.*: دیکھو Maid -

*military hh.*: (فوجی سردار یا بادشاہ کی موت کا) فوجی جلوس یا سلامی وغیرہ -

*point of h.*: دیکھو point -

*upon my h., h. bright*: (روز مرہ) واللہ ؛ میرے سر کی قسم ؛ آبرو کی قسم -

*word of h.*: دیکھو word -

**Honour**, *v. t.*: (۱) عزت کرنا ؛ تعظیم و تکریم کرنا ؛ ادب و احترام کرنا ؛ قدر و منزلت کرنا - (۲) عزت بخشنا ؛ شرف بخشنا ؛ ممتاز کرنا ؛ سرفراز کرنا - (۳) (تجارت) ھنڈی سکارنا ؛ ٹھیک وقت پر ادا کرنا ؛ واجب الادا (قرضہ) بیباق کرنا -

**Honourable**, *a.*: (۱) معزز ؛ ذی عزت ؛ قابل تعظیم ؛ معظم ؛ جلیل القدر ؛ والا شان ؛ موقر ؛ عالی وقار - (۲) معزز ؛ عزت کا ؛ اونچا ؛ بڑا (عہدہ وغیرہ) - (۳) شریفانہ ؛ عالی ظرفانہ (صفت ؛ برتاؤ وغیرہ) - (۴) مخلص ؛ متدین ؛ راستباز ؛ کھرا ؛ دیانتدارانہ ؛ راستبازانہ - (۵) آنریبل (مارکوئیس سے کم درجے کے رؤسا و امرا کے بچوں کا ؛ ھائی کورٹ کے ججوں کا اور ھندوستان کی نوآبادیوں کی حکومت یا مجالس منتظمہ کے ارکان کا خطاب)

*his intentions are h.*: (معاشقہ کرنے والوں کے لئے کہا جاتا ھے) اس کی نیت پاک ھے یعنی شادی کی ھے -

*Most H.*: مارکوئس ؛ آرڈر آف باتھ اور پریوی کونسل کے رکن کا خطاب -

*Right H.*: (مارکوئیس سے کمتر درجہ کے) امیروں کا خطاب ؛ پریوی کونسل کے ارکان کا خطاب -

**Honourably**, *adv.*: عزت و احترام سے ؛ تعظیم و تکریم سے ؛ راستبازانہ ؛ مخلصانہ ؛ شریفانہ ؛ عالی ظرفانہ -

**Hooch**, *n.*: (امریکا ؛ عامیانہ) شراب -

**Hood**, *n., & v. t.*: (۱) سر اور گردن کی پوشش جو کبھی جبے کے ساتھ جڑی ہوئی اور کبھی علحدہ ھوتی ھے ؛ کلاہ - (۲) (یونیورسٹی) پٹی جو گون وغیرہ کے ساتھ پہنی جاتی ھے اور جس کے رنگ سے ظاھر ھوتا ھے کہ پہننے والے نے کون سی سند حاصل کی ھے - (۳) چمڑے کی ٹوپی جو شکرے کے سر پر چڑھائی جاتی ھے - (۴) کلاہ پہنانا ؛ گون پر پٹی چڑھانا ؛ (شکرے کے سر پر) ٹوپی چڑھانا -

**hooded**, *a.*: کلاہ پہنے ؛ گون پر پٹی چڑھائے -

**-hood**: دیکھو Head -

**Hoodie, -dy**, *n.*: ایک قسم کا سفید پروں والا کوا جسکے صرف سر کے پر سیاہ ھوتے ھیں -

**Hoodlum**, *n.*: (امریکہ) شہدا ؛ گنڈا -

**Hoodman-blind**, *n.*: Blind-Man's - Buff کا پرانا نام -

**Hoodwink**, *v. t.*: (۱) جل دینا ؛ فریب دینا ؛ دم دینا ؛ دھوکا دینا ؛ دام تزویر میں پھانسنا - (۲) آنکھوں میں خاک جھونکنا ؛ بیوقوف بنانا - (۳) آنکھوں پر پٹی باندھنا -

**Hoof**, *n.* (pl. -fs, -ves), *v. t. & i.*: (۱) سم ؛ کھر ؛ ناخن (گھوڑے وغیرہ کا) - (۲) (مزاحاً) انسان کا پیر - (۳) کھر مارنا ؛ ٹاپ مارنا ؛ (عامیانہ) لاتیں مار کر نکال دینا - (۳) پیدل چلنا -

*cloven h.*: دیکھو cloven

*h. -pad*: گدی (جو گھوڑے کے سموں پر باندھتے ھیں تاکہ وہ ایک دوسرے سے رگڑ نہ کھائیں) -

*h. -pick*: سم میں سے چبھے ھوئے کنکر وغیرہ نکالنے کا اوزار -

(-) **hoofed**, *a.*: (—) کھر کا -

**Hook**, *n.*: (۱) ھک ؛ کانٹا ؛ آنکڑا - (۲) مچھلی پکڑنے کا کانٹا ؛ دام ؛ جال ؛ پھندا - (۳) درانتی ؛ ھنسیا ؛ کرکٹ یا گولف کا ایک خاص ھٹ (ھاتھ) - (۴) تنگ موڑ (دریا وغیرہ کا) - (۵) خشکی کا نکلا ھوا حصہ ؛ راس ؛ خصوصاً راس ھالینڈ -

*by h. or by crook*: کسی طریقے سے چاھے وہ جائز ھو یا ناجائز -

*drop off the hh.*: مر جانا ؛ عدم آباد کو سدھارنا -

*h. & eye*: کانٹا اور تکمہ -

*h. -nose (d)*: طوطے کی چونچ کی سی ناک والا ؛ سواں ناک والا -

*on one's own h.*: اپنی ذمہ داری پر ؛ اپنے ھاتھ سے -

*pot- h.*: دیکھو POT

**Hook**, *v. t. & i.*: (۱) کانٹے یا آنکڑے سے پکڑنا - (۲) ھک پر لٹکا دینا ؛ ھک میں اٹکا دینا ؛ ھک لگانا - (۳) چرانا - (۴) کانٹے سے مچھلی پکڑنا ؛ (مجازاً) پھانسنا (خصوصاً عورت کا مرد کو شادی کے لیے) - (۵) (گولف کھیل) بائیں طرف ترچھا ھاتھ مارنا - (۶) (کرکٹ کھیل) دور کے وکٹ سے ترچھی ھٹ مارنا -

**Hookah**, *n.*: حقہ ؛ قلیان ؛ گڑگڑی ؛ پیچوان ؛ فرشی ؛ سٹک -

**Hooked**, *a.*: (۱) کانٹے یا آنکڑے کی شکل کا ؛ خم دار ؛ پرخم - (۲) آنکڑے یا کانٹے دار ؛ ھک دار -

**Hooker**, *n.*: ھالینڈ یا آئرستان کا چھوٹا بادبانی جہاز -

*the old h.*: ھر جہاز کو پیار سے کہتے ھیں -

**Hoolee, holi**, *n.*: ھولی (ھندوؤں کا مشہور تہوار) -

**Hooligan**, *n.*: گنڈا ؛ شہدا -

**hooliganism**, *n.*: گنڈا پن ؛ شہدا پن -

**Hoop**, *n., & v. t.*: (۱) پیپوں وغیرہ کے جکڑنے کے گول آھنی یا چوبی حلقے - (۲) بڑے چوبی یا آھنی حلقے جنھیں لڑکے لڑھکاتے ھیں - (۳) (زنانہ لباس) لچک دار حلقے (جو عورتوں کے ساے کا گھیرا پھیلانے کے لیے استعمال ھوتے تھے) ؛ دامن کش - (۴) کلتے یا محراب نما چھلے جو croquet کھیل میں استعمال ھوتے ھیں - (۵) دامن کش سے پھیلانا ؛ لوھے کے حلقوں سے جکڑنا ؛ گھیرنا ؛ گھیرا ڈالنا -

*h. petticoat*: لہنگا ؛ گھگھری -

**Hoop**, *v. i.*, & *n.* : (۱) هو هو یا کھو کھو (کالی کھانسی کی آواز)- (۲) اس طرح کی مصنوعی آواز - (۳) اس آواز میں چلانا ؛ یہ آواز نکالنا -

*hooping - cough.* : ( بچوں کی ) کالی کھانسی -

**Hoopoe**, *n.* : جنوبی یورپ کا ایک پرندہ جس کے پر کئی رنگ کے ہوتے ہیں اور سر پر کھڑی کلغی ہوتی ہے -

**Hoosh**, *n.* : ( عامیانہ ) دیوانی ہانڈی جو خطۂ منجمد شمالی کے سیاح پکاتے ہیں -

**Hoot**, *v. i.* & *t.*, & *n.* : (۱) ناراضی یا حقارت کے نعرے بلند کرنا ؛ لولو بولنا - (۲) حقارت کے نعروں سے بھگا دینا یا لولو بول کر بھگا دینا - (۳) الو کا بولنا - (۴) ( دخانی انجنوں کا ) سیٹی دینا ؛ سیٹی بجانا - (۵) ( موٹروں کا ) بھوں پوں بجنا - (۶) حقارت کے نعرے ؛ لولو ہوہو - (۷) الو کی بولی ؛ گھو گھو ؛ ہو ہو -

**Hoot (s)**, *int.* : ( شمالی انگلستان ، اسکاٹستان ) توبہ ؛ لاحول ولا قوۃ ( کوفت اور ناراضی کے اظہار کے لئے ) -

**Hooter**, *n.* : (۱) حقارت کا نعرہ بلند کرنے والا وغیرہ - (۲) کارخانے کی دخانی سیٹی ( جو کام شروع کرنے اور ختم کرنے کے وقت بجتی ہے ) -

**Hoove**, *n.* : نفخ ؛ ہری گھاس وغیرہ کے کھانے سے مویشی کا پیٹ (۲) ہاپ ڈال کر اس کی بو پیدا کرنا ؛ پھولنا یا نفخ ہونا -

**Hop**, *n.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) ایک قسم کی بیل جس کی پکے پھل ولائتی شرابوں میں تلخی پیدا کرنے کے لئے ڈالتے ہیں ، ہاپ - (۲) ہاپ ڈال کر اس کی بو پیدا کرنا ؛ ہاپ پیدا کرنا ؛ ہاپ توڑنا-

*h. -bind, -bine* : ہاپ کی بیل -

*h. -fly* : ایک کیڑا جو ہاپ کو تباہ کر دیتا ہے ؛ ہاپ خور -

*h. -garden* : ہاپ کا کھیت -

*h. -picker* : ہاپ کو توڑنے یا کاٹنے والا آلہ یا مزدور -

*h. -pillow* : وہ تکیہ جس میں ہاپ بھری جاتی ہے ( تاکہ نیند جلد آ جائے ) -

*h. -pocket* : دیکھو pocket

*h. -pole* : وہ لکڑی یا بانس جس پر ہاپ کی بیل پرورش کے لئے چڑھائی جاتی ہے -

**Hop**, *v. i.* & *t.* : (۱) ( کسی آدمی کا ) ایک پاؤں پر کودنا - (۲) ( جانوروں کا دونوں یا چاروں پیروں سے ) جست کرنا ؛ کودنا ؛ پھدکنا ؛ کدکنا - (۲) ( خندق وغیرہ کو ) پھاندنا ؛ کود جانا - (۳) ( عامیانہ ) یک بیک مر جانا ؛ دفعتاً چل دینا -

*hop- o' -my -thumb* : بالشتیا -

*hopscotch* : ( "پہلا دوجا یا سات سمندر" کی قسم کا ) بچوں کا کھیل -

*h. (the twig)* : (عامیانہ) یک بیک مرجانا ؛ دفعتاً چل دینا -

**Hop**, *n.* : (۱) کودنا ؛ پھدکنا وغیرہ - (۲) جست ؛ زقند ؛ چھلانگ - (۳) ( روزمرہ ) رقص ؛ ناچ -

*h., skip ( or step ), and jump* : ایک قسم کی ورزش -

*on the h.* : دوڑ دھوپ میں مصروف -

**Hope**, *n.* : (۱) رجا ؛ توقع ؛ اُمید - (۲) اعتبار ؛ اعتماد ؛ بھروسا ؛ آس ؛ آسرا - (۳) اُمید کی گنجائش- (۴) شکل اُمید؛ مرکز اُمید ؛ اُمیدوں کا مرکز ؛ سہارا -

*forlorn h.* : دیکھو FORLORN HOPE

**Hope**, *v. i.* & *t.* : اُمید کرنا ؛ توقع کرنا ؛ اُمید باندھنا یا لگانا؛ آس کرنا یا لگانا -

**Hopeful**, *a.* & *n.* : (۱) جسے اُمید ہو ؛ با اُمید ؛ پر اُمید - (۲) اُمید افزا - (۳) ہونہار (اکثر طنز سے کہتے ہیں جیسے young h.) -

*hopefully, adv.* : با اُمید یا پر اُمید طور پر؛ اُمید افزا طور پر -

*hopefulness, n.* : پر اُمید ہونا ؛ اُمید افزا ہونا -

**Hopeless**, *a.* : مایوس ؛ نا اُمید ؛ مانع اُمید ؛ نا اُمید کر دینے والا -

*hopelessly, adv.* : مایوسانہ ؛ نا اُمیدانہ ؛ لاعلاج طور پر -

*hopelessness, n.* : مایوسی ؛ نا اُمیدی ؛ لاعلاج یا مانع اُمید ہونا -

**Hoplite**, *n.* : قدیم یونان کا بھاری ہتیاروں سے مسلح پیدل سپاہی -

**Hopper**, *n.* : (۱) کودنے یا جست کرنے والا ؛ پھدکنے والا - (۲) تنقے کی قسم کا پودا - (۳) مانی جس میں پیسنے کے لئے اناج ڈالا جاتا ہے - (۴) دوسری مشینوں وغیرہ میں مانی کی طرح کا حصہ - (۵) موڑ ؛ پنکھی ؛ بجرا ؛ بڑی ناؤ یا کشتی جس میں کیچڑ وغیرہ غلاظت کش مشینوں سے نکالکر دریا، سمندر میں پھینکا جاتا ہے -

**Hopper**, *n.* : ہاپ کش ؛ ہاپ شکن ؛ ولایتی تلخ پودے یا بیل کو توڑنے والا آلہ -

**Hopple**, *v. t.* & *n.* : (۱) ( گھوڑے وغیرہ کے) دو پاؤں ملا کر باندھنا ؛ کلوا ڈالنا ؛ اس طرح باندھنے کا آلہ؛ کلوا ؛ پیکڑا - (۲) بندھن؛ پاؤں باندھنے کی رسی وغیرہ -

**Horary**, *a.* : (۱) گھنٹوں کا ؛ ساعتوں کا - (۲) ساعت وار ؛ ساعت بساعت ؛ ہر گھنٹے واقع ہونے والا -

**Horatian**, *a.* : مشہور لاطینی شاعر ہوریس یا اسکی نظموں کی طرح ؛ ہوریسی ؛ ہوریس یا اسکی نظموں کا -

**Horde**, *n.* : (۱) تاتاریوں یا دوسری خانہ بدوش قوموں کا گروہ یا جرگہ - (۲) جتھا ؛ جرگہ ؛ گروہ ( عموماً حقارت کے لئے)-

**Horehound, Hoar-**, *n.* : ایک بوٹی جس کا عرق تلخ اور خوشبو دار ہوتا ہے اور کھانسی کے لئے مفید ہے -

**Horizon**, *n.* : (۱) افق ؛ آفاق (وہ خط جہاں زمین و آسمان ایک دوسرے سے ملتے ہوئے نظر آتے ہیں) - (۲) (مجازاً) دائرۂ نظر ؛ ( علم تجربے یا ذوق کا ) دائرہ یا حلقہ -

*apparent, sensible, visible, horizon* : افق مرئی یا حسی -

*celestial, rational, true, horizon* : افق حقیقی -

**Horizontal**, *a.* & *n.* : (۱) افق کا ؛ افق کے قریب ؛ افقی - (۲) افق کے متوازی - (۳) مسطح ؛ چپٹا - (۴) ( مشین ) جس کے پرزے افقی سمت میں حرکت کرتے ہیں - (۵) افقی خط، پٹری، ( سلاخ وغیرہ ) -

*horizontality, n.* : افقیت ؛ مسطح ہونا -

*horizontally, adv.* : افق کے متوازی ؛ افقی سمت میں -

**Hormone**, *n.* : ( عضویات ) اندرونی افراز ( Secretion ) جو خون میں مل کر تحریک اعضاء کا باعث ہوتا ہے -

**Horn**, *n.* : (۱) سینگ ؛ قرن - (۲) شاخ آہو ؛ ہرن کے سینگ (۳) دوسرے جانوروں کے سروں پر سینگ نما اعضاء (مثلاً گھونگوں

کے سر ' کیڑے مکوڑوں کی مونچھیں) - (۴) وہ مادہ جس کے سینگ بنے ہوئے ہیں - (۵) سینگ کی بنی ہوئی چیز - (۶) شراب پینے یا بارود رکھنے کا سینگ - (۷) قرناے ؛ قرنا ؛ نفیری؛ نرسنگھا- (۸) سینگ کی طرح کی آگے نکلی ہوی چیز - (۹) گوشۂ ہلال؛ شاخ ہلال؛ نئے چاند کی نوک - (۱۰) شاخ دریا ؛ شاخ خلیج وغیرہ ؛ دریا یا خلیج کا نکلا ہوا حصہ ؛ دو نا گزیر مصیبتوں میں سے ایک مصیبت -

*draw in* one's *hh.*: اپنے جوش کو روکنا ؛ پیچھے ہٹ جانا ؛ ٹھنڈا پڑ جانا -

*h.-bar*: گاڑی کے نیچے آر پار لکڑی جو گاڑی کا بوجھ سہارے رہتی ہے -

*hornbeam*: ایک پودا جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے اکثر باڑ لگانے کے کام آتا ہے -

*hornbill*: ایک پرندہ جس کی چونچ میں سینگ نما نوک ہوتی ہے -

*h.-book*: حروف تہجی کا نقشہ یا کوئی مناجات وغیرہ جسے ایک دستے دار تختی پر چڑھا کر سینگ کے پتلے غلاف سے منڈھ دیتے تھے -

*h.-mad*: (قدیم) پاگل ؛ بالکل مجنوں -

*h. of plenty*: = Cornucopia

*h.-plate*. ریل گاڑی کے پہیے کا دھرا -

*h.-rimmed*: سینگ کی کمانی کی (عینک) - (۲) (وہ شخص جو) یہ عینک لگائے (ہو) -

*h.-shavings*: سینگ کا کھاد -

*hornstone*: ایک قسم کا کرارا پتھر -

*take the bull by the hh.*: مشکلات کا مردانہ وار مقابلہ کرنا -

*the H.*: راس ہارن

**hornful**, *n.*: سینگ بھر مقدار -

**hornless**, *a.*: منڈا ؛ بے سینگ کا -

**Horn**, *v. t. & i.*: (۱) سینگ لگانا (خصوصاً p. p. میں) - (۲) سینگ مارنا ؛ سینگ مار کر زخمی کرنا -

**Hornblende**, *n.*: معدنی شے جو سنگ خارا وغیرہ میں پائی جاتی ہے اور گہرے بادامی سیاہ یا سبز رنگ کی ہوتی ہے -

**Horner**, *n.*: (۱) سینگ کا کام کرنیوالا ؛ سینگ کا کاریگر ؛ سینگ کی کنگھیاں وغیرہ بنانے والا - (۲) نرسنگھا بجانے والا -

**Hornet**, *n.*: ایک قسم کی بھڑ -

*bring hornets' nest about* one's *ears*: بھڑ کے چھتے کو چھیڑنا ؛ بہت سے لوگوں کو دشمن بنا لینا -

**Hornpipe**, *n.*: (۱) قرنا کی قسم کا ایک باجہ جس کا اب رواج نہیں ہے - (۲) ایک شخص کا ناچ - (۳) ساز جو اس ناچ کے ساتھ بجایا جاتا ہے -

**Horny**, *a.*: (۱) سینگ کا ؛ سینگ کی طرح - (۲) شاخدار ؛ پر شاخ - (۳) سخت ؛ ٹھوس ؛ سینگ کی طرح سخت - (۴) کٹر ؛ سخت دل ؛ بیحس ؛ بے رحم -

**horniness**, *n.*: (۱) سینگ کی طرح ہونا - (۲) شاخدار ہونا - (۳) ٹھوس پن - (۴) سخت دلی ؛ بیرحمی ؛ بیحسی -

**Horologe**, *n.*: ساعت نما ؛ بڑی یا چھوٹی گھڑی ؛ دھوپ گھڑی -

**horologer**, *n.*: گھڑی ساز -

**horologist**, *n.*: (۱) گھڑی سازی کے فن کا ماہر یا استاد ؛ ساعت شناس -

**Horology** *n.*: ساعت شماری ؛ ساعت شناسی ؛ گھڑی سازی کا فن -

**horologic(al)**, *aa.*: ساعت شناسانہ ؛ گھڑی سازی کا -

**Horopter**, *n.*: نقطوں کی وہ مجموعی تعداد جو ایک وقت میں اور نظر کی ایک قائم حالت میں دیکھے جا سکیں -

**Horoscope**, *n.*: (۱) (نجوم) ستاروں کی حالت کا مشاہدہ (کسی خاص لمحے میں خصوصاً کسی کی پیدائش کے وقت) - (۲) زائچہ ؛ جنم پترہ ؛ جنم کنڈلی ؛ لگن کنڈلی - (۳) زائچہ کھینچنا -

**horoscopic (al)**, *aa.*: زائچہ یا جنم پترے کا -

**horoscopy**, *n.*: جوتش ؛ زائچہ کھینچنے کا فن -

**Horrent**, *a.*: (شاعری) رونگٹے کھڑے کر دینے والا ؛ خوفناک -

**Horrible**, *a.*: (۱) ہولناک ؛ مہیب ؛ ہیبتناک ؛ ہیبت انگیز ؛ خوفناک ؛ خطرناک ؛ بھیانک ؛ ڈراؤنا ؛ دہشتناک - (۲) (روز مرہ) ناخوشگوار ؛ ناگوار ؛ مکروہ ؛ ناپسندیدہ ؛ شدید ؛ سخت ؛ بہت زیادہ -

**horribleness**, *n.*: ہولناک ہونا ؛ ہیبت انگیزی ؛ وحشت زائی ؛ بھیانک پن ؛ ڈراؤنا پن -

**horribly**, *adv.*: ہولناک طور پر ؛ مہیب طور پر ؛ ہیبت انگیزانہ ؛ بھیانک پن سے ؛ بیحد ؛ شدت سے ؛ ناگوار طور پر -

**Horrid**, *a.*: (۱) خوفناک ؛ خوف انگیز ؛ ہیبت افزا ؛ ڈراؤنا - (۲) (شعر اور قدیم زبان) کریہہ ؛ وحشتناک ؛ رونگٹے کھڑے کرنے والا ؛ (روز مرہ) ناگوار ؛ ناخوشگوار ؛ ناپسندیدہ ؛ شدید ؛ سخت ؛ بہت زیادہ -

**horridly**, *adv.*: خوفناک طور پر ؛ وحشتناک طور پر ؛ بیحد ؛ شدت سے ؛ ناگوار طور پر -

**horridness**, *n.*: خوفناک ہونا ؛ ڈراؤنا پن ؛ وحشتناک ہونا -

**Horrify**, *v. t.*: (۱) دہلا دینا ؛ دہشت پیدا کر دینا ؛ بد حواس کرنا ؛ لرزہ براندام کرنا ؛ ہیبت زدہ کرنا - (۲) (اخلاق یا تہذیب کے احساس کو) صدمہ پہنچانا ؛ دھچکا لگانا -

**horrific**, *a.*: خوفناک ؛ لرزہ انگیز ؛ ہیبتناک -

**horrification**, *n.*: (مزاحاً) بد حواسی ؛ گھبراہٹ ؛ سراسیمگی ؛ وحشت -

**Horror**, *n.*: (۱) تھرتھری ؛ کپکپی ؛ بد حواسی ؛ ہول ؛ دہشت ؛ خوف ؛ ہیبت - (۲) کراہت ؛ نفرت ؛ گھن - (۳) (طب) رعشہ ؛ لرزہ ؛ تھرتھری ؛ کپکپی جو بعض امراض کی علامت ہے - (۴) ہولناک یا دہشتناک شے ؛ گھناؤنی چیز -

*chamber of Hh.*: وہ جگہ جہاں ہولناک چیزیں اکٹھا ہوں -

*h.-struck*: ہیبت زدہ ؛ حواس باختہ ؛ بد حواس ؛ ہکا بکا -

*the hh.*: دہشت اور ہیبت کا دورہ ؛ خوف و ہراس کی وجہ سے دل بیٹھنا -

*Hors*, *adv. & prep.*: (فرانسیسی) باہر : خارج از -

*h. concours*: (نمائش میں) وہ شے جو انعامی مقابلے کے لئے نہ ہو -

*h. de combat*: ناقابل جنگ ؛ مجروح ؛ معذور •

*h. d' oeuvre*: (جمع عموماً S- کے ساتھ آتی ہے) لذیذ نمکین

مچھلی، گوشت، ترکاریوں اور زیتون وغیرہ سے بنائی ہوئی چٹپٹی چیز جو کھانے سے پہلے ذائقہ اور بھوک بڑھانے کے لئے کھائی جاتی ہے -

**Horse**, *n.*: (۱) گھوڑا؛ فرس؛ رخش؛ اسپ - (۲) (اسم مجموعی) رسالہ؛ سوار فوج -

*dark h.*: دیکھو Dark -

*eat, work, like a horse* بہت کھانا؛ بکری کی طرح چرنا؛ بہت کام کرنا؛ بیل کی طرح کام کرنا -

*flog a dead h.*: دیکھو Flog -

*grin through a h.-collar*: بھدا مذاق کرنا -

*h. artillery*: توپ خانے کا رسالہ -

*h.-block*: گھوڑوں پر سوار ہونیکے لئے پتھر یا لکڑی کا چبوترہ -

*h.-box*: پہیے دار صندوق جس میں گھوڑوں کو ریل پر لیجاتے ہیں یا جہاز پر چڑھاتے ہیں؛ (مزاحاً) گرجے میں بڑی نشست گاہ -

*h.-breaker*: چابک سوار؛ گھوڑےکو پھیرنے والا -

*h.-chestnut*: بڑا درخت جس میں مخروطی شکل کے سفید یا گلابی گچھے ہوتےہیں -

*h.-cloth*: گھوڑے کی جھول؛ کپڑے کی پاکھر -

*h.-coper*: گھوڑوں کا تاجر (خصوصاً جس کی راستبازی مشتبہ ہو) -

*h.-flesh*: (۱) گھوڑے کا گوشت (پکاہوا) - (۲) گھوڑے -

*h.-fly*: گھڑ مکھی -

*H. Guards*: (انگلستان کا) شاہی باڈی گارڈ کا رسالہ؛ رسالۂ مذکور کا دستہ؛ مذکورہ رسالوں کی قیام گاہ خصوصاً وائٹ ہال کے مقابل عمارت؛ نیز فوج کے اعلیٰ حکام -

*h.-hair*: گھوڑے کے ایال یا دم کے بال؛ گھڑ بال؛ گھوڑے کے بال کا -

*h. latitudes*: کرۂ زمین کا وہ حصہ جو عرض البلد شمالی ۳۰ درجہ اور ۳۵ درجہ کے درمیان ہے (اس حصہ میں کرۂ ہوا کی ایسی متغیر اور ناقابل اطمینان حالت رہتی تھی کہ از منہ سابقہ میں جبکہ باد بانی جہازات پر بحری تجارت اور آمد و رفت کا دار و مدار تھا یہاں پہنچ کر جہازات کو اپنا بوجھ ہلکا کرنیکے لئے بسااوقات گھوڑوں کو سمندر میں پھینکدینا پڑتا تھا) -

*h.-laugh*: بد تمیزی کی ہنسی؛ قہقہہ؛ ٹھٹا -

*h.-leech*: بھینسا جونک؛ بڑی جونک؛ (نیز) بیحد حریص شخص -

*horseman*: سوار؛ شہ سوار -

*horsemanship*: گھوڑے کی سواری؛ شہسواری -

*h.-marines*: فرضی بحری رسالہ؛ وہ لوگ جن سے ایسا کام لیا جائے جس کے لئے وہ موزوں نہیں -

*h. mushroom*: ایک قسم کی موٹی کھمبی (چتر مار) جو کھائی جاتی ہے -

*h.-play*: اودھم؛ وہ کھیل جس میں بہت شور و شغب ہو -

*h.-pond*: گھوڑوں کو نہلانے اور پانی پلانے کا حوض یا تالاب -

*h.-power*: (۱) وہ مشین یا کل جو گھوڑوں سے چلائی جائے اور اس سے دوسری کلیں چلیں - (۲) اتنی طاقت جس سے ۵۵۰ پونڈ وزن ایک سکنڈ میں ایک فٹ اٹھا یا جاسکے - (۳) (علم سکون و حرکت) اسپی طاقت -

*h.-race*: گھڑ دوڑ -

*h.-radish*: ایک پودا جس کی جڑ مسالے کے کام آتی ہے -

*h. sense*: (روز مرہ) اٹکل؛ سمجھ

*h.-shoe*: نعل؛ نعل اسپ؛ نعل نما چیز؛ نعل کی شکل کا -

*h.-tail*: (۱) دم اسپ؛ گھوڑے کی دم - (۲) (ترکی میں) فوجی جھنڈے کا مارکہ؛ پاشاؤں کا مارکہ - (۳) وہ پودے جو گھوڑے کی دم کی شکل کے ہوتے ہیں اور اُن میں پھول نہیں آتے -

*h.-whip*: (۱) چابک؛ کوڑا؛ تازیانہ - (۲) چابک مارنا - کوڑے لگانا؛ سزادینا؛ کھال ادھیڑ دینا -

*horsewoman*: اسپ سوار (عورت) -

*look a gift h. in the mouth.*: دان کی بچھیا کے دانت دیکھنا؛ تحفے میں عیب نکالنا -

*mount, ride, the high h.*: غرور و تکبر کرنا؛ نخرے کرنا -

*on horseback*: گھوڑے پر سوار -

*put the cart before the h.*: دیکھو CART -

*tell that to the h. marines*: یہ نخرے کسی اور کو دو -

*to h.*: رسالہ کے سپاھیوں کو گھوڑوں پر سوار ہونے کا حکم؛ سوار ہو جاؤ -

*willing h.*: دیکھو Willing -

**horseless**, *a.*: بے گھوڑے کا -

**Horse**, *v. t. & i.*: (۱) کسی شخص کو گھوڑا دینا - (۲) (گاڑی میں) گھوڑا یا گھوڑے جوتنا - (۳) چڑی چڑھانا؛ پیٹھ پر لاد کرلے جانا - (۴) کسی شخص کو تازیانے لگانے کے لئے پٹیھ چڑھانا - (۵) (گھوڑے پر) سوار ہونا؛ چڑھنا؛ سوار ہوکر جانا -

**Horsey pouch**, *n.*: ربڑ کی کی تمباکو کی تھیلی جو تہ کی جا سکتی ہے -

**Horsy**, *a.*: گھوڑوں سے یا گھڑ دوڑ سے متعلق؛ گھوڑوں کا یا گھڑ دوڑ کا شوقین؛ لباس اور گفتگو میں سائیسوں اور گھڑ دوڑ کے سواروں کی نقل کرنے والا -

**horsiness**, *a.*: گھوڑوں کا یا گھڑ دوڑ کا شوق؛ لباس اور گفتگو میں سائیسوں وغیرہ کی نقل کرنا -

**Hortative**, *a.*: (۱) سرزنش یا تنبیہ کی - (۲) جوش دلانے والی - عبرت دلانے والی -

**hortatory**, *a.*: تنبیہ آمیز؛ جوش دلانے والی -

**Horticulture**, *n.*: فن باغبانی -

**horticultural**, *a.*: باغبانی کا -

**horticulturist**, *n.*: باغبانی کے فن کا ماہر -

***Hortus siccus***, *n.*: سوکھے پودوں کا باترتیب مجموعہ یا ذخیرہ -

**Hosanna**, *n.*: نعرۂ حمد -

**Hose**, *n., & v. t.*: (۱) لمبے موزے یا جرابیں؛ گھٹنوں تک کے موزے - (۲) پودوں کو پانی دینے کی کرمچ وغیرہ کی نالی - (۳) (کسی کو) لمبے موزے دینا یا پہنانا؛ نلکی سے پانی دینا (پودوں کو) -

*half-h.*: چھوٹے موزے (اب زیادہ ترکار و باری اصطلاح ہے) -

*h.-tops*: (اسکاچستان) بے تلے کے موزے -

**Hosier**, *n.*: موزہ یا بنیان فروش -

**hosiery**, *n.*: موزہ بنیان وغیرہ کی تجارت یا دوکان -

**Hospice**, *n.*: (۱) مسافر خانہ ؛ مہمان خانہ (خصوصاً مذہبی جماعتوں کا قائم کیا ہوا) - (۲) محتاج خانہ ؛ شفا خانہ -

**Hospitable**, *a.*: مہمان نواز ؛ مسافر نواز ؛ متواضع -

**hospitably**, *adv.*: مہمان نوازانہ ؛ خاطر تواضع سے -

**Hospital**, *n.*: (۱) شفا خانہ ؛ دارالشفاء ؛ بیت الشفاء ؛ اسپتال ؛ ہسپتال - (۲) خیراتی اسکول وغیرہ ؛ خیراتی ادارہ وغیرہ ؛ رفاہ عام کا ادارہ - (۳) (تاریخ) مہمان خانہ ؛ (مذہبی) مسافر خانہ ؛ Knights Hospitallers کا مرکز تنظیم -

*h. fever*: وہ میعادی بخار جو ہسپتال کے مریضوں کے سانس لینے سے دوسروں کو ہو جاتا ہے -

*H. Saturday, Sunday*: ہسپتال کے چندے کا دن (عموماً سنیچر کو گلیوں اور بازاروں میں اور اتوار کو کلیساؤں اور گرجوں میں مقامی ہسپتالوں کے لیے چندہ جمع کیا جاتا ہے) -

**Hospitalism**, *n.*: (۱) شفا خانوں کا نظام - (۲) اس کے نقائص حفظان صحت کے نقطۂ نظر سے -

**Hospitality**, *n.*: مہمان نوازی ؛ مسافر نوازی ؛ تواضع ؛ خاطر مدارات -

**Hospital(l)er**, *n.*: (۱) امور خیر کی مذہبی جماعت کا رکن - (۲) (لندن کے بعض شفا خانوں کا) پادری -

*Knights Hh.*: راہبوں کی مجلس (جو سنہ ۱۰۴۸ ع میں فوجی طرز پر قائم ہوئی تھی) -

*Hospodar*, *n.*: نواب (پہلے ولیشیا اور مولدیویا کے صوبیداروں کا خطاب تھا) -

**Host**, *n.*: (۱) انبوہ ؛ ہجوم ؛ غول ؛ گروہ ؛ جماعت - (۲) (قدیم) فوج ؛ لشکر ؛ جند ؛ عسکر ؛ دل -

*a h. in himself.*: اکیلا سو کے برابر (کام کرنے میں) -

*Lord of hh.*: (انجیل) خدائے جند ؛ رب العساکر (خدا) -

*host(s) of heaven*: چاند، سورج، ستارے وغیرہ ؛ گروہ ملائکہ -

**Host**, *n.*: (۱) میز بان - (۲) مالک سرائے ؛ سرائے والا - (۳) وہ جانور یا پودا جس کے ساتھ طفیلی کیڑے اور علاقی پودے ہوں -

*reckon without* one's *h.*: معاملے کی مشکلات کو نظر انداز کر دینا ؛ مشکلات کا اندازہ نہ کرنا ؛ مخالفوں کی قوت کو نظر انداز کرنا -

**Host**, *n.*: وہ روٹی جو عشائے ربانی میں کام آتی ہے ؛ پاک روٹی -

**Hostage**, *n.*: (۱) یرغمال ؛ وہ شخص جو ضمانت کے طور پر دشمن کے حوالے کیا جائے - (۲) ضمانت ؛ ذمہ داری ؛ کفالت -

*h. to fortune*: جوکھم -

**hostageship**, *n.*: یرغمالی ؛ ضمانتی ؛ ضمانت -

**Hostel**, *n.*: (۱) (قدیم) سرائے - (۲) طلبہ وغیرہ کے رہنے کی جگہ ؛ دارالاقامہ ؛ اقامت خانہ ؛ بورڈنگ ہاؤس -

**Hostelry**, *n.*: (قدیم) سرائے -

**Hostess**, *n.*: (۱) (قدیم) میز بان (عورت) ؛ میز بان کی بیوی - (۲) سرائے کی مالکہ ؛ سرائے والی -

**Hostile**, *a.*: (۱) دشمن کا - (۲) مخالفانہ ؛ بد اندیشانہ ؛ نامہربانی کا - (۳) دشمنانہ ؛ معاندانہ ؛ مخاصمانہ -

**hostilely**, *adv.*: نامہربانی سے ؛ مخالفانہ ؛ مخاصمانہ ؛ معاندانہ (طور سے) -

**Hostility**, *n.*: دشمنی ؛ عداوت ؛ کد ؛ مخالفت ؛ خصومت ؛ لاگ ؛ بیر - (۲) حالت جنگ ؛ لڑائی کی حالت - (۳) (جمع) جنگ و جدل ؛ جنگ کی جد و جہد -

**Hostler**, *n.*: = OSTLER

**Hot**, *a. & adv.*: (۱) تپش کے بلند درجے پر - (۲) بہت گرم ؛ گرم ؛ تپتا ہوا - (۳) گرمی پہنچانے یا محسوس کرنے والا - (۴) حدت یا حرارت کی تیز حالت پیدا کرنے والا - (۵) (مرچ وغیرہ) تیز ؛ چرپری - (۶) تیز ؛ تند ؛ پر جوش ؛ شدید ؛ انتہائی - (۷) غضب ناک ؛ خشمناک ؛ آگ بھرا ہوا ؛ غصہ میں ؛ خفا ؛ برہم - (۸) جوش میں ؛ ہیجان میں ؛ مست - (۹) محرک ؛ جوش انگیز ؛ ہیجان آور - (۱۰) (شکار میں بو وغیرہ) تازہ ؛ تیز - (۱۱) (مجازاً خبر وغیرہ میں) تازہ ؛ تازہ بتازہ ؛ گرما گرم -

*blow h. and cold*: دیکھو BLOW

*give it him h.*: خوب خبر لینا ؛ اچھی طرح ڈانٹنا -

*h. air*: (عامیانہ) غصے وغیرہ یا شیخی کی گفتگو

*h. and h.*: گرما گرم (کھانا) -

*h. and strong*: بیحد پر جوش ؛ بیحد جوش سے -

*hotbed*: (۱) گرم کیاری ؛ کیاری جو کھاد کا خمیر اٹھا کر گرم کی جائے - (۲) (مجازاً) (بدمعاشی کا) اڈا ؛ گھر -

*h. blast*: (بھٹی میں) گرم ہوا کا مسلسل جھونکا ؛ گرم ہوا کی رو -

*h.-blooded*: گرم مزاج ؛ جوشیلا ؛ پر جوش -

*h.-brained, -headed*: تیز مزاج ؛ زود اشتعال ؛ جلد بھڑک اٹھنے والا -

*h. cockles*: ایک دیہاتی کھیل جس میں ایک شخص کی آنکھوں پر پٹی باندھکر اسے مارتے ہیں اور وہ مارنے والے کا نام قیاس سے بتاتا ہے ؛ اندھا بھینسا -

*h.-foot*: بہت عجلت میں -

*hothead*: جلد باز ؛ تیز مزاج یا جھلا شخص -

*h.-house*: حرارت خانہ ؛ وہ مکان جس کی چھت اور دیوار بلور یا کانچ کی ہوتی ہے اور اس میں غیر موسمی یا غیر ملکی نازک پودوں کو سردی وغیرہ سے محفوظ رکھتے اور پرورش کرتے ہیں -

*h.-pot*: شب دیگ کی قسم کا کھانا -

*h.-press*: کاغذ یا کپڑے کو دبا کر چکنا کرنے کا شکنجہ ؛ اس شکنجے میں دبانا -

*h.-short*: پھوٹک (لوہا جو گرم ہونے پر ٹوٹ جائے) -

*hotspur*: سر ہیری پرسی کا لقب تھا جو سنہ ۱۴۰۳ ع میں مرے ؛ دلیر اور ناعاقبت اندیش ؛ (عامیانہ) من چلا ؛ دبنگ ؛ جوشیلا ؛ چلتا پرزہ ؛ زور دار (آدمی) -

*h. water*: (۱) (مجازاً) مصیبت ؛ آفت ؛ پریشانی - (۲) ذلت (کی حالت) ؛ شرمناک حالت - (۳) الجھیڑا -

*h. well*: (۱) گرم پانی کا قدرتی چشمہ - (۲) (دخانی انجنوں وغیرہ میں) پانی کا خزانہ

*make it, the place, too h*: اس طرح پیچھے پڑنا

کا رہنا مشکل ہوجائے یا زندگی دوبھر ہوجائے -

**hotly**, *adv.* : حرارت ؛ حدت ؛ گرمی یا شدت سے ؛ غصے میں ؛ تیز مزاجی سے -

**hotness**, *n.* : گرمی ؛ حدت ؛ حرارت ؛ شدت ؛ تیزی ؛ جوش ؛ ہیجان -

**Hot**, *v. t.* : گرم کرنا ؛ گرما دینا -

**Hotchkiss**, *n.* : ایک قسم کی مشین گن یا کلدار توپ ( موجد کے نام سے موسوم ہے ) -

**Hotchpotch,-pot**, *n.* : (۱) دیوانی ہانڈی - (۲) کھچڑی؛ ملغوبہ؛ معجون؛ معجون مرکب ؛ خلط ملط - (۳) ( قانون ) جائداد کا یکجا کردینا تاکہ تقسیم مساوی ہو ( خصوصاً ایسے شخص کی جائداد جو بے وصیت مرجائے اور جس کے بعض حصے پہلے سے ورثا کے قبضے اور تصرف میں ہوں ) -

**Hotel**, *n.* : آرام گاہ ؛ مسافر خانہ ؛ ہوٹل ؛ ( عموماً ) بڑی سرائے یا مسافر خانہ -

**Hottentot**, *n.* : جنوبی افریقہ کی قوم ہائنٹات کا ز جو پہلے کیپ کے قریبی علاقہ میں آباد تھی ) ؛ (مجازاً) جنگلی ؛ وحشی

**Hough**, *n.*, & *v. t.* : (۱) گھٹنوں کی ہڈیوں کا جوڑ - (۲) اس جوڑ کو کاٹ کر لنگڑا کردینا -

**Hound**, *n.* : (۱) سگ تازی ؛ شکاری کتا ؛ خصوصاً وہ کتا جو بو پاکر اپنے شکار کا تعاقب کرے - (۲) کمینہ آدمی ؛ ذلیل آدمی -

*h.'s-tongue* : ایک قسم کا روئیں دار پودا جس کے پھول نیلے ہوتے ہیں -

*Master of h'.* : دیکھو Master -

*the hh* . لومڑی کا شکار کرنے والے کتے -

**houndish**, *a.* : شکاری کتے کا سا ؛ کمینہ ؛ ذلیل -

**Hound**, *v. t.* : (۱) شکاری کتوں سے شکار کھیلنا یا کرنا - (۲) ہلکارنا ؛ ہشکارنا ؛ چھوڑنا ( کتے کو شکار کے پیچھے یا مجازاً آدمی کو ) - (۳) اکسانا ؛ مجبور کرنا ( کسی کام پر ) ؛ پیچھے پڑ کر کرانا ؛ زبردستی کرانا -

**Hour**, *n.* : (۱) گھنٹا ؛ ساعت ؛ تہائی گھڑی - (۲) قلیل مدت ؛ مختصر وقت ؛ قلیل وقفہ - (۳) وقت (گھڑی میں) - (۴) (جمع) مقررہ اوقات - (۵) دن بھر میں عبادت کے سات وقت ؛ یہ نمازیں یا عبادات - (۶) ( ہیئت ) طول البلد کے پندرہ درجے ؛ ساعت -

*at the eleventh h.* : دیر میں ؛ بالکل تنگ وقت میں ؛ عین وقت پر ؛ تنت پر -

*bad* or *late hh.* : دیر سے ( سونے یا اٹھنے کا وقت ) -

*good* or *early hh.* : سویرے ( سونے یا اٹھنے کا وقت ) -

*h.-circle* : دائرۂ ساعت -

*h.-glass* : جام ساعت نما ؛ ریت گھڑی -

*h.-hand* : گھنٹے کی سوئی -

*in a good*, or *evil*, *h.* : نیک یا بد ساعت میں مبارک یا منحوس گھڑی میں -

*regular hh.* : با قاعدہ یا باضابطہ اوقات ( سونے یا اٹھنے کے ) -

*small hh.* : ( رات کے ) ایک دو بجے -

*the question of the h.* : مسئلۂ حاضرہ ؛ زمانۂ حال یا موجودہ وقت کا سوال -

**Houri**, *n.* : (۱) حور ؛ حوراء - (۲) حسین اور عیش پسند یا عیاش عورت -

**Hourly**, *a.* & *adv.* : (۱) ساعت وار ؛ ساعت بہ ساعت ؛ گھنٹہ گھنٹہ بھر کا - (۲) مسلسل ؛ متواتر ؛ برابر ؛ لگاتار ؛ اکثر ؛ گھڑی گھڑی ؛ بار بار -

**House**, *n.* : (۱) بیت ؛ خانہ ؛ مکان ؛ مستقر ؛ گھر ؛ دار ؛ مسکن ؛ سکونت گاہ ؛ محل ؛ حویلی ؛ بھون ؛ منزل - (۲) گودام ؛ جانوروں کے رکھنے کی جگہ (جیسے مرغی خانہ وغیرہ) (۳) مذہبی جماعت کے رہنے کی جگہ - (۵) ( اسکول کے بورڈنگ ہاوس کے لڑکے - (۶) ایوان ( دارالعوام وغیرہ کا ) - (۷) گھر بار ؛ گھرانا؛ خاندان ؛ خانوادہ - (۸) تھیٹر کے حاضرین یا تماشائی - (۹) تجارتی کارخانہ یا کوٹھی - (۱۰) ( نجوم ) آسمان کا بارہواں حصہ ؛ برج ؛ راس ؛ منزل - (۱۱) ایک کھیل کا نام -

*Ale h.* : دیکھو Ale -

*alms h.*, *bake h.*, *light h.*, *Summer h.* : دیکھو Alms, Bake, Light, Summer

*bow down in the h. of Rimmon* : تقیہ کرنا -

*bring down the h.* : دیکھو Bring

*clearing h.* : دیکھو Clearing

*coffee- h.* : دیکھو Coffee

*counting h.* : دیکھو Counting -house

*custom - h.* : دیکھو Custom

*eating h.* : دیکھو Eating -

*h.- agent* : مکانوں کا دلال ؛ مکانوں کے خریدار اور کرایہ دار حاصل کرنے والا -

*h. and home* : گھر؛ وطن -

*h. -boat* : ہاوس بوٹ ؛ خانہ کشتی -

*housebreaker* : (۱) نقب زن؛ دن کو چوری کی غرض سے گھر میں گھسنے والا ؛ دن دھاڑے چور - (۲) پرانے مکان اور کھنڈر ڈھانے والا -

*h.- dog* : وہ کتا جو گھر کی حفاظت اور نگہبانی کے لئے رکھا جائے؛ چوکیدار کتا -

*h. -flag* : کسی تجارتی کارخانے کے جہاز کا جھنڈا -

*housekeeper* : (۱) منتظمۂ خانہ؛ گھر گرستی کا انتظام کرنے والی - (۲) داروغہ ؛ معلدار ؛ گھر یا دفتر کا منتظم -

*housekeeping* : (۱) گھر کی انتظامی حالت - (۲) امور خانہ داری؛ گرستی ؛ تدبیر منزل -

*houseleek* : ایک قسم کی بوٹی جو دیواروں اور چھتوں پر اگتی ہے ( اور اس کے پھول گلابی ہوتے ہیں ) -

*housemaid* : خادمہ ؛ ماما ( خصوصاً وہ ماما جو دیوان خانے اور سونے کے کمرے کی دیکھ بھال کرتی ہے ) -

*housemaid's knee* : گھٹنے کی سوجن یا ورم ( جو گھٹنوں کے بل جھکے رہنے سے ہوتی ہے ) -

*housemaster* : ( مدرسے کے ) اقامت خانے کا نگران یا منتظم -

*h. of call* : (۱) حمال خانہ - (۲) (کسی شخص کے) آنے جانے کی جگہ ( جہاں سے اس کا پتہ لگ سکے ) -

*h. of cards* : (۱) تاش کے پتوں کا گھر جو بچے کھیل میں بناتے

هیں - (۲) (مجازاً) اسکیم (تجویز) جو چلنے والی نہ ہو -
**h. of commons, Lords** : - (انگلستان کا) دارالعوام، دارالامرا
**h. of God** : خانۂ خدا ؛ معبد ؛ مسجد ؛ گرجا ؛ عبادت خانہ -
**h. of ill fame** : چکلہ ؛ رنڈی خانہ -
**H. of Keys** : - جزیرہ Manx کی مجلس وضع قوانین کا ایک شعبہ
**H. of Windsor** : انگلستان کا موجودہ شاہی خاندان -
**h. party** : مہمان جو کسی امیر کے دیہاتی محل میں ٹھہرے ہوں -
**h.-place** : (کھیت باڑے وغیرہ میں) رہنے کی جگہ ' جھونپڑی -
**h. -room** : گھر میں رہنے کی جگہ -
**h.-surgeon,-physician** : طبیب مقیم شفا خانہ ؛ وہ طبیب یا سرجن جو شفا خانے ہی میں رہے -
**h.-to-h.** : گھر گھر -
**h.-top,-proclaim from h.-tops** : علی الاعلان ' پکار پکار کر کہنا -
**h.-warming** : وہ دعوت جو نئے گھر میں جانے کے وقت کی جائے ؛ (دکن) گھر بھراونی -
**housework** : گھر کا کام ' پکانا ' ریندھنا ' جھاڑو دینا وغیرہ -
**keep h.** : خاندان کی پرورش کرنا ؛ گھر بار کا انتظام کرنا -
**keep open house** : ہر ایک کی مہمانی کرنا ؛ اپنے گھر کو مہمان خانہ بنا دینا -
**keep the h.** : گھر سے نہ نکلنا ؛ اپنے گھر ہی پر رہنا -
**like a h. on fire** : نہایت تیزی سے ؛ زور شور سے -
**make a H.** دارالعوام میں چالیس ارکان کو اکھٹا کرنا -
**public h.** دیکھو public -
**the H.** (۱) (آکسفورڈ) کرائسٹ چرچ کالج - (۲) (روز مرہ) صرافہ - (۳) خیرات خانہ - (۴) پولستان (پولینڈ) کا دارالعوام یا دارالامرا -
**tied -h.** دیکھو Tie -
**would not give it h.-room** : (تحفے کو) قبول نہیں کرے گا -
**houseless, a.** : بے خانماں -
**House, v. t. & i** : (۱) (کسی شخص کو) گھر میں اتارنا ' ٹھیرانا ' جگہ یا پناہ دینا ؛ (سامان وغیرہ کو) گودام میں رکھنا - (۲) (جہاز رانی) توپ وغیرہ کو محفوظ جگہ رکھنا یا چڑھانا - (۳) پناہ لینا ؛ سر چھپانا ؛ اترنا ؛ ٹھیرنا ؛ رہنا ؛ ٹیکنا - (۴) لوگوں کے لئے گھروں کا انتظام کرنا -
**Household, n.** : (۱) کنبہ ؛ اہل خاندان ؛ گھر یا خاندان کے افراد - (۲) گھربار ؛ گھر - (۳) دوسرے درجہ کا میدہ یا آٹا -
**h. gods** : (روما کی تاریخ قدیم) بے ار اور پے نے تس گھر کے دو دیوتا -
**h. troops** : شاہی محافظ فوج ؛ فوج کا وہ دستہ جو بادشاہ کی حفاظت کرے ؛ خاصہ بردار -
**h. word** : (مجازاً) نام یا مقولہ جو بچے بچے کی زبان پر ہو -
**Householder, n.** : (۱) ذاتی مکان میں رہنے والا ؛ صاحب حیثیت ؛ صاحب جائداد - (۲) کنبے کا سرپرست ؛ کنبے والا ؛ جس کا گھر بار ہو -
**Housewife, n.** : (۱) صاحب خانہ کی بیوی ؛ گھر والی ؛ مالکہ خانہ - (۲) گرہستن ؛ گھر کی منتظمہ - (۳) (تلفظ ہزٹ) تلےدانی ؛ سوئی دھاگا وغیرہ رکھنے کی صندوقچی -
**housewifely, a.** : امور خانہ داری کا ؛ گرہستی پن کا -
**Housewifery, n.** : امور خانہ داری ؛ گھر کا انتظام ؛ گرہستی ؛ خانہ داری ؛ تدبیر منزل -
**Housing, n.** : گھوڑے کی جھول (حفاظت یا آرائش کے لئے) -
**Houyhnynm, n.** : اسپ انسان صفت (جس کا ذکر Gulliver's Travels میں ہے) -
**Hova, n.** : مدغاسکر کی حکمران قوم کا فرد -
**Hove** : Heave کا Past اور p. p. -
**Hovel, n** : (۱) سائبان ؛ آسرا ؛ چھپرا - (۲) تنگ و تاریک گھر ' جھونپڑا - (۳) مخروطی شکل کی عمارت جس کے اندر بھٹی ہوتی ہے -
**Hoveller, n** : وہ ملاح جسے سرکاری اجازت نامہ نہ ملا ہو (خصوصاً وہ جو طوفان زدہ جہازوں کی تلاش میں جایا کرتا ہو) -
**Hover (or hu-), v. i. & n.** : (۱) (پرندہ وغیرہ کا کسی جگہ پر) منڈلانا ؛ (کسی شخص کا کسی گھر کے قریب) گشت کرنا ' پھرنا ؛ چکر کاٹنا ؛ چکر لگانا ؛ آس پاس پھرنا - (۲) منڈلانا ؛ معلق حالت -
**How, adv. (n.)** : (۱) کس طرح ؛ کیونکر ؛ کیسے - (۲) کتنا ؛ کس قدر ؛ کیسا - (۳) (The h.) طریقہ - (۴) جس طرح بھی ہوسکے -
**h. are you?, h. do you do?** : مزاج شریف ؛ مزاج عالی -
**howbeit** : (قدیم) بہر حال ؛ باوجود اسکے -
**h. -d' ye-do** : بیڈھب موقع یا حالت -
**however** : (۱) کتنا ہی ؛ کیسا ہی - (۲) تاہم ؛ باوجود اسکے ؛ بہر حال -
**h. ever** : کیسے ؛ کیونکر (بول چال) -
**h. is corn ?** : غلہ کا کیا نرخ ہے -
**h. much ?** : (عامیانہ) کیا کہا (پھر تو کہو) -
**h. now ?** : یہ کیا ؛ اس کے کیا معنی -
**h. so** : یہ کیسے ؛ یہ کیونکر -
**howsoever, how-soever** : خواہ کسی طرح ؛ کسی طرح بھی ؛ چاہے جتنا ؛ جتنا بھی -
**h.'s that?** : (کرکٹ) کھیلنے والا آؤٹ یا نہیں -
**Howdah, n.** : ہودج ؛ ہودہ ؛ عماری -
**Howitzer, n.** : دور انداز توپ ؛ ہاویٹ زر ؛ وہ توپ جو دور تک گولے پھینکتی ہے -
**Howl, v. i. & t.** : (۱) (جانوروں کا) رونا ؛ (درد ناک آواز میں) چلانا ؛ چیخنا ؛ بھونکنا ؛ (آدمیوں کا) درد سے چیخنا ؛ چلا کر رونا ؛ آہ و زاری کرنا ؛ واویلا کرنا - (۲) چڑانے یا مضحکہ اڑانے کے لئے چلانا ؛ آوازہ کسنا - (۳) چلا کر ' چیخ کر یا روکر کہنا -
**Howl, n.** : (۱) (کتے بھیڑیئے وغیرہ کی) آواز ؛ چیخ - (۲) چیخ ؛ آہ کا نعرہ - (۳) مضحکے کی آواز - (۴) (لاسلکی) غلغلاہٹ کی آواز جو سننے کے آلے کو کستے وقت پیدا ہوتی ہے -
**Howler, n.** : (۱) (فعل کے معنوں میں) - (۲) جنوبی امریکہ کا بندر - (۳) (عامیانہ) فاش غلطی ؛ بھول چوک -
**come a h.** : (عامیانہ) ناگہانی مصیبت میں مبتلا ہونا ؛ ناکام رہنا ؛ رہ جانا ؛ تباہ ہوجانا -
**Howlet, n.** : چغد ؛ بوم ؛ الو -
**Howling, a.** : (۱) نوحہ کناں ؛ رونے والا یا روتا ہوا ؛ غرانے یا چلانے

والا - (۲) (عامیانہ) فاش ؛ صریحی -

*h. dervish* : نعرہ زن درویش -

*h. wilderness* : (انجیل) صحرائے لق و دق ؛ ہیبتناک ویرانہ ؛ شہر خموشاں -

**Hoy**, *n.*: چھوٹا باد بانی جہاز ؛ چھوٹا ساحلی جہاز جو مسافروں اور سامان کو تھوڑے فاصلہ تک لاتا اور لیجاتا ھے -

**Hoy**, *int.*: (کلمۂ تعجائیہ) (۱) متوجہ کرنے یا جانوروں کو ھانکنے کے لئے - (۲) (جہاز رانی) اوپر کو -

**Hova**, *n.*: ایک بیل جس میں گلابی زرد اور سفید رنگ کے پھول لگتے ھیں -

**Hoyden**, *n.*: چنچل ، شوخ یا شریر (لڑکی) ؛ ھڑدنگی -

**hoydenhood, hoydenism**, *nn.*: شوخی ؛ شرارت ؛ چنچل پن ؛ اچپلاھٹ (لڑکیوں کی) -

**hoydenish**, *a.*: شریر یا چنچل لڑکیوں کا سا -

**Hub**, *n.*: پہیے کا درمیانی یا بیچ کا حصہ ؛ (مجازاً) مرکز ؛ مدار -

**Hub, Hubby**, *n.*: (روزمرہ) شوھر ؛ خاوند ؛ خصم ؛ میاں -

**Hubble,-bubble**, *n.*: (۱) ایک قسم کا حقہ ؛ گڑ گڑی - (۲) گڑ گڑاھٹ ؛ گڑ گڑ کی آواز - (۳) مہمل گفتگو ؛ بکواس ؛ واھی تباھی گفتگو -

**Hubbub**, *n.*: (۱) غل غپاڑ ؛ غوغا ؛ گہار - (۲) فساد ؛ جھگڑا ؛ گڑ بڑی ؛ دنگ ؛ ھل چل - (۳) دار و گیر کا غوغا ؛ لڑائی بھڑائی کا شور ؛ بگیر و بزن کا شور -

**Hubbuboo, -aboo**, *n.*: (بمعنیء لفظ مندرجۂ بالا) -

*Hubris*, *n.*: زعم ؛ گھمنڈ ؛ بل -

**hubristic**, *a.*: گھمنڈ کا -

**Huckaback**, *n.*: ایک قسم کا موٹا کھردرا کپڑا جس سے تولیا وغیرہ بناتے ھیں -

**Huckle**, *n.*: کفل ؛ کُولا ؛ جانوروں کا پٹھا -

*h. -back(ed)* : کوزہ پشت ؛ کبڑا -

*h. -bone* : کولے کی ھڈی ؛ (نیز) چوپایوں کے گھٹنے کی ھڈی -

**Huckleberry**, *n.*: (شمالی امریکہ کا) انگور کی شکل کا پودا -

**Huckster**, *n.*: (۱) دست فروش ؛ پھیری والا (بساطی) ؛ خوانچے والا - (۲) (مجازاً) کرائے کا ٹٹو -

**huckstery**, *n.*: (۱) دست فروشی ؛ پھیری کا کام - (۲) کرائے کا ٹٹو ھونا -

**Huckster**, *v. i. & t.*: (۱) مول تول کرنا ؛ چکانا ؛ قیمت پر حجت کرنا - (۲) خوردہ فروشی کرنا ؛ (مجازاً) حقیر پیمانے پر کوئی کام کرنا - (۳) میل کرنا ؛ ملونی کرنا -

**hucksterer**, *n.*: (۱) مول تول کرنے والا ؛ قیمت پر حجت کرنے والا - (۲) خوردہ فروش ؛ تت پرنجیا ؛ ملونی کرنیوالا -

**hucksteress**, *n.*: (۱) مول تول کرنے والی ؛ حجت کرنے والی - (۲) خوردہ فروش عورت - (۳) ملونی کرنے والی -

**Huddle**, *v. t. & i., & n.*: (۱) بے ترتیب انبار لگا دینا ؛ سمیٹ کر گٹھری بنانا - (۲) (چیزوں وغیرہ کو) گھبراھٹ میں جلدی جلدی سمیٹنا ؛ بے ترتیبی سے ایک جا کرنا ؛ (کسی چیز میں) ٹھونس دینا ؛ بھر دینا - (۳) ھاتھ پیر سمیٹ لینا ؛ گٹھری بن جانا - (۴) کام میں حد سے زیادہ جلدی کرنا ؛ گھاس سی کاٹنا - (۵) (کئی آدمیوں کا) بے ترتیب مجمع یا بھیڑ - (۶) ابتری ، افرا تفری ؛ ٹھلبلی ؛ ھلچل ؛ گڑ بڑ -

**Hudibrastic**, *a.*: (۱) سیموئیل بٹلر کی مشہور رزمیہ نظم ؛ ھوڈیبراس کے وزن یا طرز پر - (۲) طنزیہ رجز میں (جعفر زٹلی) -

**Hue**, *n.*: (۱) رنگ ؛ لون - (۲) رنگ کا نیا روپ جو کسی دوسرے رنگ کے ملانے سے پیدا ھو -

**- hued**, *a.*: (—) رنگ کا -

**Hue**, *n. Hue, & cry*: (۱) دار و گیر کی آواز ؛ لڑائی جھگڑے کا ھلڑ ؛ پکڑو پکڑ ، مارو مارو کا غل ؛ لینا جانے نہ پائے کا شور - (۲) احتجاج ؛ مخالفت کا شور - (۳) (مجرم کی گرفتاری کے لئے) اعلان یا ڈھنڈھورا - (۴) (سابق) پولیس گزٹ جس میں مفرور مجرموں کا حلیہ وغیرہ چھپتا تھا -

**Huff**, *v. t. & i.*: (۱) لڑنا ؛ ڈرانا ؛ دھمکانا ؛ ڈانٹنا ڈپٹنا - (۲) ڈرا دھمکا کے کوئی کام کرانا - (۳) خفا کرنا ؛ غصہ دلانا - (۴) خفا ھو جانا ؛ بگڑ جانا ؛ غصہ آجانا - (۵) (ڈرافٹ کے کھیل میں) حریف کی چوک کے جرمانے میں اس کی گوٹ اٹھا لینا -

**Huff**, *n.*: (۱) طیش ؛ غصہ ؛ تاؤ - (۲) (ڈرافٹ کا کھیل) حریف کی گوٹ اٹھا لینا -

**huffily**, *adv.*: بدخوئی سے ؛ غصے میں ؛ خفگی سے -

**huffiness**, *n.*: غصہ ؛ طیش ؛ جھنجھلاھٹ ؛ جھلاھٹ -

**huffish**, *a.*: بد مزاج ؛ جھلا ؛ غصہ ور -

**huffishly**, *adv.*: بد مزاجی سے ؛ جھلا پن سے

**huffy**, *a.*: خفا ؛ غصے میں بھرا ؛ جھلا یا ھرا -

**Hug**, *v. t., & n.*: (۱) گرم جوشی سے معانقہ کرنا ؛ بغل گیر ھونا ؛ چھاتی سے لپٹا لینا ؛ آغوش میں لیکر بھینچنا - (۲) (ریچھ کا آدمی کو پکڑ کر) اگلی ٹانگوں میں دبانا ؛ بھینچنا - (۳) (متعصبانہ خیالات وغیرہ پر) جان دینا ؛ سختی سے قائم رھنا ؛ دانتوں سے پکڑنا - (۴) (کسی شخص سے) شوق و محبت کا اظہار کرنا - (۵) اپنے آپ کو مبارکباد دینا یا شاباش دینا ؛ اپنی پیٹھ ٹھونکنا - (۶) (ساحل کے) قریب رھنا ؛ کنارے کے پاس پاس رھنا (کشتی یا جہاز کا) - (۷) پر جوش معانقہ یا بغل گیری ؛ مضبوط گرفت ؛ گرفت ؛ پکڑ ؛ داؤ ؛ پیچ -

*h.-me- tight* : ایک قسم کی چست اونی پوشش -

**Huge**, *a.*: (۱) بہت بڑا ؛ بہت وسیع ؛ بہت ضخیم وغیرہ - (۲) حد سے زیادہ بڑا ؛ بڑا بھاری ، بڑازبردست ؛ پہاڑ کا پہاڑ - (۳) (غیر مادی چیزوں کے لئے) عظیم الشان ؛ مہتمم بالشان ؛ بلند -

**hugeness**, *n.*: عظمت ؛ بڑائی ؛ وسعت ؛ بلندی ؛ ضخامت ؛ جسامت وغیرہ -

**Hugely**, *adv.*: بیحد ؛ حد سے زیادہ ؛ نہایت -

**Hugeous**, *a.*: مزاحاً huge کی جگہ بولا جاتا ھے -

**hugeously**, *adv.*: مزاحاً hugely کی جگہ بولا جاتا ھے

**hugeousness**, *n.*: مزاحاً hugeness کی جگہ بولا جاتا ھے -

**Hugger-mugger**, *n., a., adv., & v. t. & i.*: (۱) رازداری ؛ بات چھپانا - (۲) مخفی ؛ خفیہ ؛ پوشیدہ ؛ چھپا - (۳) مخفی طور پر ؛ چپ چاپ ؛ پوشیدہ طور پر - (۴) ابتری میں ؛ افراتفری میں - (۵) چھپانا ، پوشیدہ کرنا ؛ مخفی کرنا ؛ (معاملے کو) دبا دینا ؛ چھپا ڈالنا - (۶) (کوئی کام) پوشیدہ طور پر اور

گڑ بڑ یا بے ترتیبی سے کرنا -

**Huggery,** *n.* : وکیلوں کا مقدمے ملنے کے لئے اٹرنیوں وغیرہ سے ساز باز کرنا ؛ دلال بازی -

**Huguenot.** *n.* : ( تاریخ ) فرانسیسی پروٹسٹنٹ عیسائی -

**Hulk,** *n.* : (۱) پرانے یا بیکار جہاز کا ڈھانچا ( جو گودام وغیرہ کے طور پر استعمال ہو ) - (۲) (تاریخ) (جمع) جہازوں کے ڈھانچے جو قید خانے کے طور پر استعمال ہوتے تھے - (۳) بڑا اور بھدا جہاز ؛ بے ڈول جہاز -

**Hulking,** *a.* : (۱) عظیم الجثہ ؛ جسیم ؛ قداور ؛ بھاری - (۲) بھدا بدقوارہ ؛ بدقطع ؛ بھونڈا ؛ بے ڈول -

**Hull,** *n., & v. t.* : چھلکا ( مٹر وغیرہ کی پھلیوں کا ) - (۲) ( مجازاً ) غلاف ؛ خول - (۳) چھیلنا ؛ غلاف یا چھلکا اتارنا ؛ خول اتارنا

**Hull,** *n., & v. t.* : (۱) ( جہاز کا ) ڈھانچا ڈھچر ؛ جسم جہاز - (۲) اتنی دور کہ جسم نظر نہ آئے ( جہاز کا ) -

*h. down* : جہاز کے جسم پر گولہ مارنا ؛ جہاز پر گولہ باری کرنا -

**Hullabaloo,** *n.* : شور ؛ غوغا ؛ چیخ پکار ؛ غل غپاڑا ؛ گہار -

**Hullo,-loa,** *int.* : ( متوجہ کرنے کے لئے یا اظہار تعجب وغیرہ کے لئے ) اخاہ ! ہائیں ! ارے ! ( ٹیلیفون پر ) ہلو ! کون ! کیا ہے !

**Hum,** *v. i. & t.* : (۱) شہد کی مکھیوں کا بھنبھنانا ؛ ( چرخے کا ) چرخ چوں کرنا ؛ غنغنانا ؛ غنغناہٹ کی آواز نکالنا - (۲) (ہچکچاہٹ یا حیص بیص میں) کھنکھارنا ؛ کلامت کرنا ؛ ایں ایں کرنا - (۳) گنگنانا ؛ ہونٹ بند کئے ہوئے گانا - (۴) ( روز مرہ ) حرکت پیدا ہونا ؛ چہل پہل ہونا -

**Hum,** *n.* : (۱) ( ہچکچاہٹ اور حیص بیص میں ) کھنکار ؛ ایں ایں ( کی آواز ) ؛ گنگناہٹ ؛ بھنبھناہٹ ؛ غنغناہٹ - (۲) شور تحسین ؛ تعجب کی آواز -

*hh. and ha's* : ( حیص بیص میں ) ایں ایں کرنا -

**Hum,** *int.* : کلمۂ فجائیہ جو حیص بیص کی حالت یا ناراضگی و بیزاری کو ظاہر کرے -

**Hum,** *n.* : ( عامیانہ ) دھوکا ؛ فریب ؛ دم ؛ جل ؛ جھانسا ؛ تصنع -

**Human,** *a. (n.)* : (۱) انسان کا ؛ انسان سے متعلق ؛ انسانی - (۲) بشری ؛ انسانی ( بخلاف ربانی ) - (۳) بھلا آدمی ؛ انسان جس میں انسانیت ہو ؛ انسانی خصوصیات رکھنے والا - (۴) ( مزاحاً ) انسان ؛ بشر ؛ آدم ؛ آدم زاد -

**humanness,** *n.* : بشریت ؛ انسانیت ؛ انسانی خصوصیت رکھنا -

**Humane,** *a.* : (۱) کریم النفس ؛ نرم دلی ؛ شفیق ؛ ہمدرد ؛ خدا ترس - (۲) تہذیب وشائستگی سکھانے والے (علوم) -

**humanely,** *adv.* : ہمدردانہ ؛ کریمانہ ؛ خدا ترسی سے -

**humaneness,** *n.* : فیاضی ؛ سخاوت ؛ رحمدلی ؛ کریم النفسی ؛ ہمدردی ؛ خدا ترسی -

*H. Society* : ڈوبتوں کو بچانے والی انجمن -

**Humanism,** *n.* : (۱) انسانی محبت ؛ حقوق انسانی کی حمایت ؛ انسان دوستی - (۲) ہیومانزم ؛ مسلک انسانیت یا فلسفۂ انسانیت جس کی رو سے انسان کی ذات کائنات کا مرکز ہے اس لئے بجائے عالم آخرت یا عالم طبعی کے مجموعی انسانی زندگی کا مطالعہ اور اس کی ترقی کی کوشش کرنا چاہئے - (۳) مذہب انسانیت جس کا پیرو کسی مافوق الادراک ہستی کا قائل نہیں ہوتا بلکہ انسانی فلاح وبہبود کی کوشش کو ذریعۂ نجات سمجھتا ہے - (۴) علم و ادب خصوصاً یونان وروما کے علم و ادب کا مطالعہ -

**Humanist,** *n.* : انسانی زندگی یا انسانی فطرت کا مطالعہ کرنے والا ؛ انسان شناس (ج) - (۳) روما اور یونان کے علم و ادب اور تاریخ قدیم کا فاضل ( خصوصاً چودھویں اور پندرھویں صدی کا ) -

**humanistic,** *a.* : یونان و روما کے علم و ادب کا -

**Humanitarian,** *n. & a.* : (۱) مذہب انسانیت کا پیرو - (۲) تخیل پرست انسان دوست - (۳) تخیل پرستانہ انسان دوستی سے متعلق -

**humanitarianism,** *n.* : مذہب انسانیت ؛ تخیل پرستانہ انسان دوستی -

**Humanity,** *n.* : (۱) فطرت انسان ؛ انسانیت - (۲) (جمع) انسانی یا بشری خصائل یا صفات - (۳) بنی آدم ؛ نوع انسان - (۴) ہمدردی ؛ خدا ترسی ؛ رحم دلی - (۵) اخلاق کریمانہ ؛ نیک کام - (۶) مذہب انسانیت ؛ یہ عقیدہ کہ انسانوں کی خدمت حقیقی ذریعۂ نجات ہے -

*the hh.* : علم و ادب خصوصاً لاطینی اور یونانی ادب -

**Humanize,** *v. t. & i.* : (۱) انسان بنانا ؛ آدمی بنانا ؛ انسانیت سکھانا - (۲) انسانی پیکر میں دکھانا ؛ انسانی صفات سے متصف کرنا - (۳) خدا ترس ، رحم دل بنانا یا بننا -

**humanization,** *n.* : (۱) انسانیت آموزی - (۲) انسانی صفات سے متصف کرنا - (۳) خدا ترس بنانا یا بننا -

**Humankind,** *n.* : نوع انسانی ؛ بنی آدم -

**Humanly,** *adv.* : (۱) انسانوں کی طرح - (۲) انسانی وسائل سے ؛ انسانی قوت سے - (۳) انسانی نقطۂ نظر سے - (۴) انسانی احساسات اور جذبات کے ساتھ -

**Humble,** *a. & v. t.* : (۱) فروتن ؛ خاکسار ؛ منکسر مزاج - (۲) حقیر ؛ عاجز ؛ ناچیز ؛ فرومایہ - (۳) ( شے ) حقیر ؛ معمولی ؛ ادنیٰ - (۴) خط کے آخر میں کاتب اپنا نام لکھنے سے پہلے لکھتا ہے - (۵) انکسار کرنا ؛ خاکساری کرنا - (۶) ذلیل کرنا ؛ غرور توڑنا ؛ نیچا دکھانا -

*eat h. pie* : عاجزی سے معافی مانگنا ؛ معذرت کرنا ؛ ذلیل ہونا ؛ ذلت سے برداشت کرنا -

*H. Plant* : چھوئی موئی ( پودا ) -

**humbleness,** *n.* : عاجزی ؛ فروتنی ؛ خاکساری ؛ حقیر یا ناچیز ہونا -

**humbly,** *adv.* : عاجزانہ ؛ خاکسارانہ ؛ نیاز مندانہ

**Humble-bee,** *n.* : بڑی مہال کی مکھی -

**Humbug,** *n., & v. t. & i.* : (۱) ابلہ فریبی ؛ ریا کاری ؛ دام تزویر ؛ دھوکے کی ٹٹی - (۲) دھوکا ؛ فریب ؛ مکر ؛ مکاری ؛ ٹھگ بدیا - (۳) ( بطور فجائیہ ) لغو ؛ مہمل ؛ کیالغویت ہے - (۴) مکار ؛ جعل ساز ؛ دغا باز ؛ فریبی ؛ ٹھگ ؛ ریا کار ؛ رنگا سیار ؛ بگلا بھگت - (۵) دم جھانسوں میں ملانا ؛ فریب دینا ؛ دام تزویر میں پھانسنا - (۶) ابلہ فریبی کرنا ؛ ریا کاری کرنا -

**Humdrum,** *a.* & *n.*, & *v. i.* : (۱) اُکتا دینے والا ؛ پھیکا ؛ معمولی ؛ بے لطف ؛ بے رنگ - (۲) معمولی ہونا ؛ بے لطفی ؛ بے رنگی - (۳) پیش پا افتادہ طریقہ اختیار کرنا ؛ بے لطف زندگی بسر کرنا -

**humdrumness,** *n.* : معمولی ہونا ؛ بے لطف ہونا -

**Humerus,** *n.* : (۱) ( تشریح ) انسان کے بازو کی ہڈی - (۲) دوسرے ریڑہ والے جانوروں کی اسی جگہہ کی ہڈی -

**humeral,** *a.* : بازو کی ہڈی سے متعلق -

**Humid,** *a.* : مرطوب ؛ نمناک ؛ سیلا ہوا -

**humidify,** *v. t.* : سیلن یا نمی پیدا کرنا -

**humidity,** *n.* : رطوبت ؛ نمی ؛ سیلن -

**Humiliate,** *v. t.* : (۱) ذلیل کرنا ؛ ذلت دینا ؛ کسر شان کرنا ؛ خود داری کو صدمہ پہنچانا - (۲) غرور توڑنا ؛ نیچا دکھانا -

**humiliating,** *a.* : باعث ذلت ؛ شرمناک -

**humiliation,** *n.* : ذلت ؛ اہانت ؛ تذلیل ؛ غرور توڑنا یا ٹوٹنا -

**Humility,** *n.* : (۱) عاجزی ؛ انکساری ؛ خاکساری ؛ فروتنی ؛ مسکنت - (۲) حقیر یا نا چیز ہونا ؛ فرومایگی ؛ پستی -

**Humming,** *a.* : (۱) گنگناتا ہوا وغیرہ - (۲) ( روز مرہ ) زور کا ، زنائے کا ( ہاتھہ ، تھپڑ وغیرہ ) -

*h. -bird* : وہ پرندے جن کے اُڑتے وقت پروں میں سے غنغناہٹ کی آواز پیدا ہوتی ہے -

*h. -top* : غنغناتا ہوا لٹو -

**Hummock,** *n.* : (۱) تل ؛ پہاڑی ؛ ٹیلا ؛ سطح مرتفع ( خصوصاً دلدل وغیرہ میں ) - (۲) برف کی سطح میں اُبھرا ہوا ٹیلا -

**hummocky,** *a.* : جہاں ٹیلے کثرت سے ہوں -

**Humoral,** *a.* : اخلاط کا ؛ اخلاط سے متعلق -

*h. pathology* : پرانا علم الامراض جس میں سب بیماریوں کا سبب اخلاط کی کیفیت سمجھی جاتی تھی ؛ مرضیات خلطی -

**humoralism,** *n.* : نظریۂ خلطیت -

**humoralist,** *n.* : نظریۂ خلطیت کا قائل ؛ خلطیت پسند -

**humoralistic,** *a.* : نظریۂ خلطیت کا -

**Humorist,** *n.* : (۱) ظریف ؛ خوش طبع - (۲) بذلہ سنج ؛ لطیفہ گو - (۳) ظریف تماشا گر ؛ ظریف مصنف ؛ ظرافت نگار -

**Humorous,** *a.* : (۱) پر مذاق ؛ ظریفانہ - (۲) ظریف ؛ خوش طبع - (۳) مسخرے پن کا ؛ ٹھٹول کا ؛ مضحک

**humorously,** *adv.* : ظرافت سے ؛ خوش طبعی سے ؛ مسخرے پن سے ؛ ٹھٹول سے ؛ پر مذاق طریقے سے ؛ مضحک طور سے -

**humorousness,** *n.* : ظرافت ؛ خوش طبعی ؛ مسخرا پن ؛ پر مذاق یا مضحک ہونا -

**Humour,** *n.* : (۱) قلبی یا دماغی کیفیت ؛ موج ؛ لہر ؛ میل ؛ رغبت ؛ رجحان - (۲) ظرافت ؛ مذاق ؛ خوش طبعی - (۳) ذوق ظرافت ؛ احساس ظرافت - (۴) مضحک حالت ؛ مضحک پہلو - (۵) خلط -

*aqueous h.* : آنکھہ کی رطوبت مائیہ -

*cardinal hh.* : ( تاریخ ) اخلاط اربعہ ( خون ، بلغم ، صفرا ، سودا ) -

*good h., ill h.* : خوش مزاجی ، بد مزاجی -

*out of h.* : نا خوش ؛ ناراض ؛ خفا ؛ آزردہ -

*vitreous h.* : آنکھہ کی رطوبت زجاجیہ -

**humourless,** *a.* : روکھا ؛ ذوق ظرافت سے خالی

**-humoured,** *a.* : ( - ) مزاج کا -

**Humour,** *v. t.* : (۱) خوش کرنا ؛ دل رکھنا ؛ ناز برداری کرنا ؛ دل جوئی کرنا ؛ پاس کرنا ؛ رعایت مد نظر رکھنا - (۲) سازگاری کرنا ؛ نباہنا ؛ رعایت کرنا -

**Humoursome,** *a.* : (۱) متلون مزاج ؛ من موجی - (۲) چڑچڑا ؛ زود رنج ؛ تنک مزاج -

**humoursomeness,** *n.* : متلون مزاجی ؛ تلون ؛ من موجی پن -

**Hump,** *n.*, & *v. t.* : (۱) کوہان ؛ کوبڑ ؛ کب ؛ کوز - (۲) گول ٹیلا وغیرہ - (۳) ( عامیانہ ) کوفت ؛ کڑھن - (۴) کبڑا بنانا ؛ خمیدہ پشت بنانا ؛ کب نکالنا - (۵) افسردہ کرنا ؛ صدمہ پہنچانا ؛ تکلیف دینا - (۶) (آسٹریلیا ) اُٹھانا ؛ کندھے پر رکھنا -

*humpback* . کوزہ پشت ؛ خمیدہ پشت ؛ کبڑا -

*h.-backed* : کبڑا ؛ کوزہ پشت -

**humped,** *a* : کوہان دار ؛ بیچ میں اُبھرا ؛ خمیدہ پشت -

**humpless,** *n* : بغیر کوہان کا ؛ بے کب کا -

**humpy** , *a.* : جس میں بہت سے کوہان ، کب یا ٹیلے ہوں -

**Humph** *int.* & *v. i.* : (۱) ( شک و شبہ اور بے اطمینانی کے لئے ) ہو نہ ہو - (۲) ( شک و شبہ یا بے اطمینانی کے اظہار کے لئے ) ہو نہ ہو کرنا -

**Humpty-dumpty,** *n.* : (۱) پستہ قد موٹا آدمی - (۲) ( بچوں کے گیت ) وہ شخص یا چیز جو گرنے کے بعد اُٹھہ نہ سکے -

**Humus,** *n* : زمین کی اوپر کی سطح جو سڑے گلے پتوں یا نباتات وغیرہ سے بنی ہو -

**Hun,** *n.* ھن ؛ اس نام کی ایشیا کی اس وحشی اور خانہ بدوش قوم کا ایک فرد جس نے چوتھی اور پانچویں صدی عیسوی میں یورپ پر حملہ کیا تھا - ( ۲ ) حقارت کے طور پر آسٹریا جرمنی خصوصاً پروشیا کے لوگوں کو کہتے ہیں -

**hunnish,** *a.* : وحشیانہ ؛ ھن قوم کا یا اس کی طرح -

**Hunch** *v. t.* : محدب خم پیدا کرنا ؛ کمانچہ یا محراب بنانا ؛ کب نکالنا -

**Hunch** *n.* : ( ۱ ) کوہان ؛ کوز - (۲) موٹا ٹکڑا -

*h.-back (ed)* کبڑا ؛ کوزہ پشت ؛ خمیدہ پشت -

**hunchy** , *a.* : جس میں بہت سے کوہان یا کب ہوں -

**Hundred,** *n.* & *a.* : ( ۱ ) سو ؛ سیکڑا ؛ صد - ( ۲ ) بہت سے - (۳) سو پاونڈ کی رقم - (۴) ( خصوصاً تاریخ ) ضلع کا پرگنہ وغیرہ جس میں مقامی عدالت ہو -

*Chiltern Hundreds* : دیکھو chiltern -

*great, long, h.* : ایک سو بیس -

*h. of bricks.* : دیکھو Brick -

*hh. and thousands* : چھوٹی چھوٹی شکرکی گولیاں جو کیک میں لگائی جاتی ہیں -

*hundredweight* : ایک سو بیس پاونڈ کا وزن ؛ ( امریکا ) سو پاونڈ کا وزن -

*Old Hundredth* : ایک مناجات -

**hundredfold**, *n.* : صد چند؛ سوگنا -

**hundredth**, *a.* & *n.* : سواں (حصہ)

**Hung** : (Hang کا past اور p.p.) -

**Hunger**, *n.* : (۱) بھوک؛ اشتہا؛ جوع- (۲) شدید خواہش؛ طلب

*h.-strike* : بھوک ہڑتال

**Hunger**, *v. i.* & *t.* : (۱) بھوک لگنا؛ بھوک معلوم ہونا؛ بھوکا ہونا- (۲) شدید خواہش ہونا؛ طلب اٹھنا- (۳) فاقے کرانا؛ فاقے دینا؛ بھوکوں مارنا -

**hungered**, *a.* : (قدیم) بھوکا -

**Hungry**, *a.* : (۱) بھوکا؛ گرسنہ - (۲) جس سے بھوکا ظاہر ہو؛ بھوکوں کا سا - (۳) مشتہی؛ جس سے بھوک معلوم ہو - (۴) مشتاق؛ تمنائی؛ آرزو مند؛ گرسنہ چشم؛ حریص؛ طامع؛ لالچی؛ بھوکا- (۵) (زمین) اوسر؛ بنجر؛ غیر زرخیز -

*h. rice.* : مغربی افریقہ کا ایک غلہ -

**hungrily**, *adv.* : بھوکوں کی طرح؛ مر بھکوں کی طرح؛ بڑے اشتیاق سے؛ للچائی ہوئی نظروں سے —

**hugriness**, *n.* : (۱) بھوکا ہونا؛ بھوک کی حالت- (۲) بےقراری؛ بے تابی؛ طلب؛ خواہش- (۳) بنجر ہونا؛ اوسر ہونا -

**Hunk**, *n.* : (۱) بڑا سا ٹکڑا جو کسی چیز میں سے کاٹ لیا جائے؛ پارچہ - (۲) بے ڈول بھدا ٹکڑا - (۳) موٹا ٹکڑا -

**Hunks**, *n.* : لئیم؛ خسیس؛ بخیل؛ کنجوس -

**Hunt**, *v. i.* & *t.* : (۱) (جنگلی جانوروں کا) تعاقب کرنا؛ شکار کرنا؛ شکار کھیلنا (کھانے یا تفریح کے لئے)- (۲) تلاش کرنا؛ تجسس کرنا؛ کھوج لگانا؛ ڈھونڈھنا - (۳) ہنکا دینا؛ نکال باہر کردینا؛ بھگا دینا - (۴) شکار کی تلاش میں علاقہ چھان ڈالنا (۵) گھوڑوں یا کتوں سے شکار کھیلنا —

*h. down* : جا لینا؛ سر پر جا پہنچنا -

*h. in couples* : دیکھو couple

*h. out* : ڈھونڈہ لینا؛ ڈھونڈہ نکالنا؛ کھوج لگا لینا -

*h. the hare, squirrel, slipper* : ان کھیلوں کے نام جس میں کوئی چھپائی ہوئی چیز ڈھونڈھی جاتی ہے -

*h. up*: تلاش کرنا؛ ڈھونڈہ لینا -

**Hunt**, *n.* : (۱) شکار؛ تعاقب؛ تلاش (نیز مجازاً) - (۲) شکاریوں اور شکاری کتوں کی جماعت - (۳) شکار گاہ؛ شکار کا علاقہ -

*h. ball* : ناچ کا جلسہ جو شکاریوں کی طرف سے ہوتا ہے -

**Hunter**, *n.* : (۱) شکاری؛ صیاد - (۲) تعاقب کنندہ؛ متلاشی؛ جویاں - (۳) گھوڑا جس پر بیٹھ کر شکار کھیلا جاتا ہے؛ شکار کا گھوڑا (۴) گھڑی جس میں شیشے کی حفاظت کے لئے پورا یا نصف خول چڑھا ہو -

**huntress**, *n.* : شکارن؛ شکاری عورت؛ شکار کرنے والی -

**Hunting**, *n.* : شکار کھیلنا؛ تعاقب کرنا؛ تلاش کرنا وغیرہ -

*happy h.-ground(s)* : (۱) بہشت؛ آخرت (امریکا کے دیسیوں کا تخیل) - (۲) شکار گاہ -

*h.-box* : شکار خانہ (شکار گاہ میں شکار کے موسم میں رہنے کے لئے چھوٹا سا گھر) -

*h.-cog* : دیکھو cog

*h.-crop* : دیکھو crop

*h.-ground* : شکار گاہ؛ شکار کا میدان؛ (مجازاً) جولاں گاہ؛ میدان ترکتاز -

*h.-horn* : (۱) شکاری بگل - (۲) عورتوں کے بیٹھنے کی کاٹھی میں دوسرا ہرنا - (استعارتاً)

**Hunstsman**, *n.* : (۱) شکاری - (۲) وہ شخص جو شکاری (خصوصاً لومڑی کا شکار کرنے والے) کتوں کا نگران ہے -

**Hurdle**, *n.* & *v. t.* : (۱) چوبی چوکھٹا؛ جنگلا یا ٹٹی؛ گھڑ دوڑ کی ٹٹی - (۲) (تاریخ) وہ چوکھٹا جس میں باغیوں کو باندھ کر گھسیٹتے ہوئے قتل گاہ میں لے جاتے تھے —

*h.-race* : وہ دوڑ یا گھڑ دوڑ جس میں ٹٹیاں کودنی پڑتی ہیں -

**Hurdler**, *n.* : جنگلے یا ٹٹیاں بنانے والا؛ دوڑ میں ٹٹیاں کودنے والا -

**Hurl**, *v. t.*, & *n.* : (۱) ڈھکیل دینا؛ گرا دینا - (۲) (پتھر وغیرہ) زور سے پھینکنا؛ پھینک کر مارنا؛ (مجازاً) (ملامت وغیرہ کی) بوچھار کرنا - (۳) زور سے پھینکنا یا گرانا -

**Hurley**, *n.* : (آئرستان) ہاکی کھیل؛ ہاکی اسٹک -

**Hurlingham**, *n.* : ہرلینگھم کا پارک جہاں پولو کا مشہور میدان ہے -

**Hurly**, *n.* : (قدیم) ہل چل؛ کھلبلی؛ ہنگامہ؛ گڑبڑ -

**Hurly-burly**, *n.* : اودھم؛ ہنگامہ؛ طوفان بے تمیزی -

**Hurrah,-ray**, *int.*, *n.*, & *v. i.* : (۱) تعریف اور مسرت کے اظہار کے لئے) واہ واہ! شاباش! مرحبا! آفریں! بارک اللہ! سبحان اللہ! چشم بد دور - (۲) نعرہ ہائے تحسین و مسرت بلند کرنا - (۳) نعرۂ تحسین و مسرت -

**Hurricane**, *n.* : (۱) طوفان باد و باراں؛ طوفان باد؛ تیز و تند ہوا- (۲) (مجازاً) طوفان (غصے وغیرہ کا) -

*h.-bird* : ایک بڑا شکاری پرندہ جو خط استوا کے گرد کے علاقوں میں پایا جاتا ہے -

*h. deck* : جہاز کا سب سے اوپر کا ہلکا عرشہ -

*h. lamp* : آندھی روک لیمپ؛ وہ لیمپ جو اس طرح بنایا جاتا ہے کہ آندھی سے نہ بجھے -

**Hurry**, *n.* : (۱) عجلت؛ جلد بازی؛ شتابی؛ جلدی؛ تیزی - (۲) بیتابی؛ اشتیاق؛ اضطراب -

*h.-scurry* : (۱) گرتے پڑتے؛ بھاگم بھاگ - (۲) کھلبلی پڑنا؛ بھاگم بھاگ مچنا -

**Hurry**, *v. t.* & *i.* : (۱) (کسی شخص کو) جلدی لے جانا؛ کوئی کام جلدی کرنا - (۲) تعجیل کرنا؛ شتابی یا عجلت سے کام لینا؛ بہت جلدی کرنا -

*h. up* : جلدی کرنا؛ رفتار تیز کرنا -

**hurriedly**, *adv.* : جلدی جلدی؛ عجلت سے -

**hurriedness**, *n.* : عجلت میں ہونا یا کیا جانا -

**Hurst**, *n.* : (۱) ٹیلا؛ پہاڑی - (۲) سمندر یا دریا میں ریت کا اونچا ٹیلا - (۳) پہاڑی یا ٹیلا جس پر جنگل ہو - (۴) جنگل؛ صحرا -

**Hurt**, *n.* : (۱) زخم؛ گھاو؛ چوٹ - (۲) نقصان؛ ضرر؛ صدمہ؛ حق تلفی؛ بد سلوکی -

**hurtful,** *a.* : مضر ؛ ضرر رساں ؛ نقصان دہ -

**hurtfully,** *adv.* : نقصان دہ طریقے سے ؛ صدمہ پہنچاتے ہوئے -

**hurtfulness,** *n.* : مضر ہونا ؛ ضرر رسانی -

**hurtless,** *a.* : بے ضرر ؛ بے زیان ؛ بے نقصان -

**Hurt,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) مجروح کرنا ؛ زخمی کرنا ؛ چوٹ پہنچانا ؛ دکھ پہنچانا ؛ تکلیف دینا ؛ دکھانا ؛ درد ہونا - ( ۲ ) نقصان پہنچانا ؛ ضرر پہنچنا - ( ۳ ) بد سلوکی کرنا ؛ حق تلفی کرنا - ( ۴ ) تکلیف دینا ؛ دکھ دینا ؛ رنج پہنچانا ؛ صدمہ پہنچانا ؛ آزردہ کرنا ؛ ( جذبات کو ) ٹھیس لگانا - ( ۵ ) (بول چال) صدمہ یا مصیبت برداشت کرنا؛ دکھ دینا؛ رنج سہنا -

**Hurtle,** *v. t. & i., & n.* : ( ۱ ) ( قدیم ) ٹکرانا ؛ تصادم ہونا؛ ٹکر کھانا - ( ۲ ) زور سے گرانا ؛ ڈھکیلنا - ( ۳ ) کھڑ کھڑاتے ہوئے چلنا - ( ۴ ) دھم سے آ رہنا - ( ۵ ) کھڑ کھڑ ؛ کھڑ بڑ - ( ۶ ) وار کرنا -

**Husband,** *n.* : شوہر ؛ خاوند ؛ زوج ؛ خصم ؛ میاں -

*good, bad, h.* : ( قدیم ) بد انتظام ، خوش انتظام ؛ خوش اقتصاد، بد اقتصاد -

**husbandhood, husbandship,** *nn.* : شوہری -

**husbandlike,** *a.* : شوہرانہ

**Husband,** *v. t.* : ( ۱ ) کفایت شعاری سے انتظام کرنا - ( ۲ ) ( قدیم ) زمین بونا جوتنا ؛ کھیتی باڑی کرنا ؛ زراعت کرنا ؛ کاشتکاری کرنا ؛ درخت یا پودے لگانا ؛ کاشت کرنا - ( ۳ ) ( شعر، مزاحاً ) شوہر تلاش کردینا ؛ بر تلاش کرنا - ( ۴ ) ( شاذ ) شادی کرنا ؛ بیاہ کرنا -

**Husbandman,** *n.* : کاشتکار ؛ کسان ؛ دہقان ؛ کھیتی کرنے والا -

**Husbandry,** *n.* : ( ۱ ) کشاورزی ؛ کاشتکاری ؛ زراعت ؛ کھیتی باڑی - ( ۲ ) انتظام ( اچھا یا برا ) - ( ۳ ) کفایت شعارانہ انتظام ؛ اقتصاد ؛ جز رسی -

**Hush,** *n.* : خاموشی ؛ خمو شی ؛ سکوت -

*h.-money.* : منہ بھرائی ؛ رشوت ( جو جرم کے اخفا کے لئے دی جائے ) -

**Hush,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) خاموش یا چپ کرنا ؛ منہ بند کر دینا - ( ۲ ) چپ ہونا -

*hushaby.* : ( لوری ) سوجا پیارے سوجا -

*h.-ship* : جنگی جہاز ( کی قسم ) جو لڑائی کے زمانے میں بنایا گیا تھا اور غیر جنگی جہاز کے بھیس میں دھوکا دے کر جرمن آبدوز کشتیوں کو تباہ کرتا تھا -

*h.up*: معاملے کو دبا دینا -

**Husk,** *n., & v. t.* : ( ۱ ) ( پھلوں یا بیجوں کا خشک پوست یا چھلکا ) پوست؛ چھلکا ؛ بھوسی ؛ بھوسا - ( ۲ ) کسی چیز کا بیکار بیرونی حصہ ؛ خالی چھلکا - ( ۳ ) مویشی کی ایک بیماری ( مجازاً ) - ( ۴ ) چھلکا اتارنا ؛ چھیلنا ؛ مقشر کرنا ؛ بھوسی اتار دینا یا صاف کرنا -

**Husky,** *a.* : ( ۱ ) چھلکوں یا بھوسی کا ؛ پوست دار ؛ چھلکے دار- ( ۲ ) چھلکے کی طرح خشک ؛ سوکھا - ( ۳ ) ( شخص ) خشک؛ روکھا ؛ ( آواز ) بھرائی ہوئی ؛ بھاری -

**huskily,** *adv.* : روکھے پن سے ؛ بھرائی آواز میں -

**huskiness,** *n.* : روکھا پن ؛ ( آواز کا ) بھاری پن -

**Husky,** *n.* : ( ۱ ) ایسکیمو کتا - ( ۲ ) ایسکیمو نسل کا شخص یا ایسکیمو زبان -

**Hussar,** *n.* : ( ۱ ) رسالہ کا سپاہی ؛ مسلح سوار ؛ اسپ سوار - (۲) پندرھویں صدی کا ھنگری سوار جو ھلکے اسلحہ سے مسلح ہوتا تھا -

**Hussite,** *n.* : ( ۱ ) جان ھس کا مقلد ؛ ھسی ( پندرھویں صدی عیسوی میں John Huss بوھیمیا کا مشہور مذھبی مصلح گزرا ھے ) -

**Hussy,-zzy,** *n.* : ( ۱ ) قحبہ ؛ قطامہ - ( ۲ ) زبان دراز ؛ شوخ یا چنچل لڑکی -

**Hustings,** *n.*: (۱) وہ جلسہ جہاں (سنہ ۱۸۷۲ ء سے قبل) پارلیمنٹ کے امیدوار نام زد کئے جاتے تھے - ( ۲ ) انتخاب یا نامزدگی کی کارروائی ؛ انتخابی کارروائی - ( ۳ ) عدالت جس کا اجلاس لندن کے گلڈ ھال میں ھوا کرتا تھا ( اب شاذ و نادر ھوتا ھے ) -

**Hustle,** *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) زور سے دھکا دینا ؛ کہنی مارنا - ( ۲ ) ڈھکیلنا ؛ لے جانا - ( ۳ ) زبردستی کوئی کام کرانا - ( ۴ ) دھکا کھانا ؛ ٹکرانا - ( ۵ ) گھس پیٹھ کے رستہ نکالنا ؛ دھکم دھکا کرکے آگے بڑھنا - ( ۶ ) شتابی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ ھڑبڑی مچانا - (۷) دھکم پیل ؛ تلے اوپر کرنا ؛ جلدی ؛ عجلت ؛ ھڑبڑی -

**Hut,** *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) جھونپڑا ؛ جھونپڑی ؛ بھدا مکان - ( ۲ ) ( عسکریات ) لکڑی کا عارضی مکان جو فوج کے لئے بنالیا جاتا ھے؛ پڑاؤ - ( ۳ ) فوج کو یا سپاھیوں کو جھونپڑیوں میں رکھنا ؛ ٹھیرانا - ( ۴ ) فوج یا سپاھیوں کا جھونپڑی میں مقیم ھونا ؛ پڑاو ڈالنا -

**hutment,** *n.* : لکڑی کے مکانوں کا پڑاو -

**Hutch,** *n.* : ( ۱ ) خرگوش وغیرہ رکھنے کا ڈربا - ( ۲ ) جھونپڑی ؛ کوٹھری ؛ چھوٹا مکان - ( ۳ ) ٹھیلا ؛ کوئلہ گاڑی وغیرہ -

**Huzza,** *int., n., & v. i. & t.* : ( ۱ ) ( تحسین و آفرین اور شوق کے اظہار کے لئے ) واہ واہ ؛ شاباش ؛ مرحبا ؛ آفرین ؛ سبحان اللہ ؛ اھاھا ؛ کیا کہنے ؛ چلا خرش ؛ خوب ؛ صل علیٰ - ( ۲ ) آفرین و مرحبا کہنا ؛ سبحان اللہ ؛ صل علیٰ کا شور بلند کرنا - (۳) آفرین و مرحبا کے نعرے ؛ مسرت کے نعرے -

**Hyacinth,** *n.* : ( ۱ ) سنبل کی قسم کے پودے جس کے پھول گھنٹی کی شکل کے ارغوانی ، آسمانی اور دوسرے رنگوں کے ھوتے ھیں - ( ۲ ) سنبل کے پھولوں کا رنگ ؛ ارغوانی رنگ - (۳) ایک قسم کا قیمتی پتھر -

**hyacinthine,** *a.* : سنبل نما ؛ سنبلی -

**Hyades,** *n.* pl. : ( ھئیت ) ؛ خوشہ عنقود ؛ ستاروں کا گچھا یا جھمکا جو ثریا یا پروین کے قریب ھوتا ھے -

**Hyaena** : دیکھو - HYENA

**Hyaline,** *a. & n.* : (۱) زجاجی؛ بلور نما ؛ شیشہ نما؛ شفاف - (۲) (شعر) آئینۂ فلک ؛ آئینۂ بحر -

**Hyalite,** *n.* : ایک طرح کا قیمتی پتھر جو بے رنگ ھوتا ھے-

**Hyaloid,** *a. & n.* : ( ۱ ) ( تشریح ) شفاف - ( ۲ ) آنکھ کی شفاف نازک جھلی -

*h. (membrane)* : آنکھ کی شفاف نازک جھلی -

**Hybrid**, *n.* & *a.* : (۱) دوغلا؛ دو نسلا جانور یا پودا - (۲) پیوندی (پودا)؛ دوغلا شخص؛ مخلوط النسل شخص - (۳) (مجازاً) وہ چیز یا لفظ جو بے میل اجزا سے مرکب ہو؛ مختلف العناصر شے؛ مخلوط - (۴) دوغلا؛ دو نسلا؛ دوقوما؛ مخلوط النسل؛ پیوندی - (۵) بے میل اجزا سے مرکب؛ مختلف العناصر؛ مختلف الاجزا؛ مخلوط -

*h. bill* : وہ مسودۂ قانون جس میں خصوصی اور عمومی دونوں عناصر ہوں -

**hybridity**, *n.* : مختلف الاجزا یا مختلف العناصر ہونا؛ مخلوط ہونا؛ دوغلا پن؛ مخلوط النسلی -

**Hybridism**, *n.* : دونسلاپن؛ دوغلاپن؛ مختلف العناصر ہونا -

**Hybridize**, *v.t.* & *i* : (۱) دونسلوں کو ملانا یا ان کا ملنا؛ دوغلے یا دونسلے بچے پیدا کرنا - (۲) (درختوں پر) قلم لگانا، پیوند لگانا -

**hybridization**, *n.* : دونسلوں کا ملانا؛ دونسلوں کا ملنا؛ پیوند لگانا -

**hybridizable**, *a* : (وہ نسل) جو دوسری نسل سے میل کھاسکے؛ میل کھانے یا ملانے کے قابل؛ پیوند لگانے کے قابل -

**Hydatid**, *n.* : (۱) پنیائی پھنسی؛ وہ پھنسی جس میں پانی بھرا ہوا ہو - (۲) جانداروں کے پیٹ میں کدودانوں کی تھیلی؛ کیسۂ کدودانہ -

**Hyde Park**, *n.* : ہائڈ پارک؛ لندن کا مشہور باغ عامہ -

**Hydra**, *n.* : (۱) (یونانی دیومالا) مار صد سر؛ بہت سے سروں والا سانپ (جس کا ایک سر کٹنے پر کئی نئے سر پیدا ہوجاتے ہیں) - (۲) (مجازاً) ناقابل استیصال، غیراستیصال پذیر چیز - (۳) پنیا سانپ؛ پانی کا سانپ - (۴) ایک کیڑا جو دریا وغیرہ میں رہتا ہے -

**Hydrangea**, *n.* : ایک قسم کی جھاڑی جس میں سفید نیلے یا گلابی رنگ کے پھولوں کے گچھے لگتے ہیں -

**Hydrant**, *n.* : نلکی جو بڑے نل سے پانی لینے کے لئے لگی ہو -

**Hydrate**, *n.* : (کیمیا) وہ مرکبات جن میں پانی اور دوسرا عنصر یا مرکب ہو -

**Hydrate**, *v. t.* : (کیمیا) پانی کے ساتھ مرکب کرنا -

**hydration**, *n.* : پانی کے ساتھ مرکب ہونا یا کرنا -

**Hydraulic**, *a.* & *n.* : (۱) آب رسانی کا - (۲) پانی کی طاقت سے چلنے والا؛ ماقوائی - (۳) پانی میں پڑے پڑے سخت ہونے والا - (۴) (جمع) ماقوئیات

*h. lift* : مرفاع آبی؛ پن کھٹولا -

*h. press* : آبی شکنجہ؛ ماقوائی شکنجہ -

*h. ram* : ماقوائی پمپ -

**hydraulically**, *adv.* : پانی کی طاقت یا حرکت وغیرہ سے؛ ماقوائی آلے سے -

**hydraulician**, *n.* : ماہر ماقوائیات -

**Hydric**, *a.* : (کیمیا) حمضینی؛ ہائڈروجن کا؛ جس میں حمضین یا ہائڈروجن ہو -

**hydride**, *n.* : حمضین اور دوسرے عناصر کا مرکب -

**Hydro**, *n.* : HYDROPATHIC

**Hydro-** (لاحقہ) (۱) پانی کا؛ پانی سے متعلق - (۲) بیماریوں کے ناموں کا جز؛ نزول آب کا؛ استسقائی - (۳) ہائڈروجن سے مرکب -

*hydroaeroplane* : = SEA PLANE (شاذ)

*hydrocarbon* : ہائڈرو کاربن؛ وہ مرکبات جن میں ہائڈروجن اور کاربن ہوں -

*hydrocele* : نزول؛ نزول الماء -

*hydrocephalic, -cephalous, -cephalus* : جس کے سر کے اندر پانی جمع ہو؛ اس بیمار سے منسوب؛ وہ بیماری جس میں سر کے اندر پانی جمع ہوجاتا ہے؛ دماغ میں پانی کا چڑھنا -

*hydrochloric* : ہائڈرو کلورک -

*hydrochloric acid* : ہائیڈروجن اور کلورین کا تیزاب -

*hydroccyanic* : ہائڈ رو سائنیک -

*hydrodynamic (al)* : ماقوائی حرکت سیالات سے متعلق -

*hydrodynamics* : علم حرکت سیالات -

*hydroelectric* : پانی یا بھاپ سے بجلی پیدا کرنے والا؛ برقابی -

*hydrographer* : ماہر علم بحار و انہار -

*hydrographic (al)* : ماہر علم بحار وانہار -

*hydrography* : علم بحار و انہار -

*hydrokinetic* (s) : علم حرکت سیالات -

*hydrology* : مائیات -

*hydrolysis* : تحلیل مائی -

*hydromania* : ایک قسم کی دیوانگی جس میں ڈوب کر مرجانے کا میلان ہوتا ہے -

*hydromechanics* : علم حرکت وسکون سیالات -

*hydrometer* : مقیاس الماء؛ آب پیما -

*hydrometric, -metry* : آب پیمائی کا؛ آب پیمائی -

*hydrophane* : دودھیا پتھر جو پانی جذب کرتا ہے اور پانی میں ڈالتے ہی شفاف ہوجاتا ہے -

*hydrophone* : ہائڈ روفون؛ مسماع آبی -

*hodrophyte* : نبات الماء -

*hydropneumatic* : ماہوائی -

*hydroquinone* : (فوٹو گرافی) ہائڈ رو کینو؛ ایک محلول جو تصویر کے ابھارنے کے لئے استعمال ہوتا ہے -

*hydrosphere* : عالم آب؛ سطح ارض کا پانی -

*hxdrostat* : برقی آلۂ دریافت آب -

*hydrotherapeutic, therapy* : پانی کے علاج کا؛ پانی کا علاج؛ علاج بالماء -

*hydrothermal*: سطح ارض پرگرم پانی کا (عمل)؛ حرابی (ج) -

*hydrothorax* : وہ بیماری جس میں سینہ کے اندر پانی جمع ہوجائے؛ استسقائے صدری -

*hydrotropism* : (نباتیات) پودوں کا رطوبت کی طرف میلان یا اس سے تنافر -

*hydrozoa* : دریائی جانور مثلاً پنیا سانپ وغیرہ -

**Hydrogen**, *n.* : ہائڈروجن؛ حمیضین -

**hydrogenous**, *a.* : جس میں ہائڈروجن ہو -

**Hydrogenate**, *v. t.* : ہائڈروجن ملانا یا اس سے مرکب کرنا -

**hydrogenize**, *v.t.* : ہائڈروجن بھرنا؛ بہت سی ہائڈروجن ملانا -

**Hydroid**, *a.* & *n.* : (حیاتیات) ہائڈرا صفت (جانور) -

**Hydromel**, *n.* : شہد کا شربت؛ پانی اور شہد کا مرکب -

**Hydropathic**, *a.* & *n.* : (۱) علاج بالماء کا - (۲) پانی کے علاج

کا شفاخانہ -

**Hydropathy** *n.* : علاج بالماء ؛ پانی کا علاج -

**hydropathist,** *n.* : پانی کے علاج کا ماہر ؛ علاج بالماء کا ماہر -

**Hydrophobia,** *n.* : (۱) پانی سے ڈرنا جو سگ گزیدگی کی علامت ھے - (۲) سگ گزیدگی کا جاوں ؛ ھڑک ؛ کتے کی لہر - (۳) (مزاحاً) پانی کا ڈر ؛ پانی کا خوف -

**hydrophobic,** *a.* : کتے کی ھڑک کا ؛ سگ گزیدگی کا ؛ سگ گزیدہ ؛ جیسے کتے کی ھڑک ھو -

**Hydropic,** *a.* : استسقائی ؛ نزولی ؛ نزول آب کا ؛ پانی اترنے کا -

**Hydropsy,** *n.* : (قدیم یا طب) نزول آب ؛ پانی اترنا ؛ استسقا ؛ جلندر -

**Hydrostatic,** *a.* & *n.* : (۱) سکون سیالات کا - (۲) (جمع) علم سکون سیالات -

*h. paradox* : یہ نظریہ کہ کسی کامل سیال کی چھوٹی سی چھوٹی مقدار کو ھر دوسری مقدار سے متوازن کیا جاسکتا ھے -

*h. press* : ایک خاص قسم کا آبی شکنجہ -

**hydrostatical,** *a.* : سکون سیالات کا -

**hydrostatically,** *adv.* : سکون سیالات کی رو سے -

**Hydrous,** *a.* : (کیمیا ' معدنیات) جس میں پانی ھو ؛ پر آب -

**Hyena, hyaena,** *n.* : (۱) چرغ ؛ چرخ ؛ لکڑ بھگا - (۲) بیرحم ؛ ظالم ؛ دغا باز یا لٹیرا آدمی - (۳) تسمانیا کا شیر -

*striped h.* : ایک قسم کا چرغ جس کی بولی قہقہے کی طرح ھوتی ھے -

*h. -dog* : جنوبی افریقہ کا کتے کی طرح کا جانور

**Hyeto-** : (سابقہ) بارش کا -

*hyetography* : حساب بارش ؛ باراں شماری -

*hyetometer* : بارش پیما ؛ باراں پیما -

**Hygeia**, *n.* : (۱) تندرستی کی دیوی ؛ صحت کی دیوی - (۲) صحت مجسم ؛ مجسمۂ صحت -

**hygeian,** *a* : تندرستی کی دیوی کا -

**Hygiene**, *n* : (۱) اصول صحت - (۲) حفظان صحت ؛ علم حفظ صحت -

**Hygienic (al),** *aa.* : مفید صحت ؛ حفظان صحت کا -

**hygienically,** *adv.* : حفظان صحت کے اصول پر ؛ حفظان صحت کی رو سے -

**hygienics,** *n.* : علم حفظان صحت -

**hygienist,** *n.* : حفظان صحت کا ماہر -

**Hygro -** (سابقہ) سیالات کا ؛ رطوبت کا

*hygrodeik* : ایک قسم کا رطوبت پیما -

*hygrology* : علم رطوبت ھوا -

*hygrometer* : مقیاس رطوبت -

*hygrometric, -metry* : رطوبت پیمائی کا ؛ رطوبت پیمائی -

*hygroscope* : آلۂ رطوبت نما -

*hygroscopic* : (۱) آلۂ رطوبت نما کا - (۲) رطوبت سے متاثر ھونے والا (جسم) -

**Hyksos,** *n.* : مصر کے گلہ بان بادشاہ (۲۰۰۰ ق - م) م

**Hylic,** *a.* : مادے کا ؛ مادی -

**Hylo-** : (سابقہ) مادے کا -

*hylomorphism* : نظریۂ قدم مادہ ؛ یہ نظریہ کہ مادہ کائنات کی علت اولی ھے -

*hylotheism* : عقیدۂ الوھیت مادہ ؛ مادہ پرستی -

*hylotheist, -theistic* : الوھیت مادہ کا قائل ؛ مادہ پرست ؛ مادہ پرستانہ -

*hylo-zoism, -zoist (ic), -zoic* : مادیت ؛ مادیانہ ؛ مادی -

**Hymen,** *n.* : (رومی اور یونانی دیومالا) شادی کا دیوتا -

**hymeneal,** *a.* : شادی کا ؛ شادی کے متعلق -

**hymeneally,** *adv.* : شادی کی رسم کے مطابق ؛ شادی مناتے ہوے ؛ ازدواجی طریقے سے -

**Hymen,** *n.* : (تشریح) غشاء بکارت ؛ پردۂ بکارت ؛ وہ جھلی جو فرج کے منہ کے اندر ھوتی ھے -

**Hymeno -** : (سابقہ) جھلی کا -

*hymenoptera* : بڑے کیڑے جن کے جھلی سے مشابہ چار پر ھوتے ھیں -

*hymenopteral, -pterous* : چار جھلی نما پر رکھنے والے -

**Hymn,** *n.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) نغمۂ حمد ؛ مناجات ؛ ترانۂ حمد ؛ بھجن - (۲) ترانۂ حمد گانا ؛ بھجن گانا ؛ خدا کی تعریف کے گیت گانا -

*h. -book* : مناجاتوں یا بھجنوں کی کتاب -

**hymnic**, *a.* : مناجات یا بھجن کا ؛ حمد کا -

**hymnist,** *n.* : مناجات لکھنے یا گانے والا ؛ بھجن بنانے یا گانے والا -

**Hymnal,** *a.* & *n.* : (۱) بھجنوں یا مناجاتوں کا - (۲) بھجنوں یا مناجاتوں کی کتاب -

**hymnary**, *n.* : بھجنوں یا مناجاتوں کا مجموعہ -

**Hymnody**, *n.* : (۱) حمد سرائی ؛ مناجات یا بھجن گانا - (۲) مناجات تصنیف کرنا ؛ بھجن بنانا - (۳) بھجنوں یا مناجاتوں کا مجموعہ -

**hymnodist,** *n.* : مناجات گو ؛ بھجن بنانے والا -

**Hymnographer,** *n.* : مناجات گو ؛ بھجن بنانے والا -

**Hymnology,** *n.* : مناجات گوئی ؛ علم مناجات ؛ بھجن ودیا - (۲) مناجاتوں یا بھجنوں کا مجموعہ -

**hymnologic**, *a.* : مناجات گوئی کا ؛ علم مناجات کا ؛ بھجن ودیا کا -

**hymnologist,** *n.* : مناجات گو ؛ علم مناجات کا ماہر -

**Hyoid,** *a* & *n.* : (تشریح) زبان کی جڑ کی ھڈی ؛ اس ھڈی کے متعلق -

*H. bone* : زبان کی جڑ کی ھڈی -

**Hyoscyamine**, **hyoscine**, *nn.* : (کیمیا) وہ القلائڈ جو henbane میں ھوتے ھیں -

**Hyp** : دیکھو Hip

**Hypaethral, -pethral,** *a.* : (۱) کھلا ہوا ؛ بغیر چھت کا ؛ غیر مسقف - (۲) زیر آسمان -

**Hypallage,** *n.* : (صرف و نحو) کسی جملے کے دو فقروں یا لفظوں کے معنوی ترتیب کو بدل دینا مثلاً apply water to the wound کے بجائے apply the wound to water -

**Hyper -** : (سابقہ) بے حد ؛ شدید -

**Hyperaesthesia,** *n.* : (مرضیات) شدت احساس (اعصاب کی) -

**hyperaesthetic,** *a.* : شدید الاحساس -

**Hyperbaton**, *n.* : الفاظ کی ترتیب معکوس ( تاکید کی غرض سے )؛ عکس ترتیب تاکیدی -

**Hyperbola**, *n.* : ( ھندسہ ) شکل ھذلولی ؛ قطعۂ ھذلولی ؛ قطعۂ زائد -

**hyperbolic**, *a.* : ھذ لولی -

**Hyperbole**, *n.* : ( عروض یا معانی ) مبالغہ؛ اغراق -

**hyperbolical**, *a.*: مبالغہ آمیز ؛ اغراقی -

**hyperbolically**, *adv.* : مبالغے سے؛ اغراق سے -

**hyperbolism**, *n.* : وہ فقرہ جس میں مبالغہ یا اغراق ہو ؛ مبالغہ یا اغراق سے کام لینا -

**hyperbolist**, *n.* : مبالغے یا اغراق سے کام لینے والا -

**Hyperborean**, *a.* & *n.* : (۱) کرۂ ارض کی انتہائی شمال کا (باشندہ)- (۲) ( روز مرہ ) ملک کی انتہائی شمال کا ( باشندہ ) - (۳) ( یونانی دیو مالا ) اس قوم کا جو باد شمال کی حد سے پرے نور آفتاب میں رہتی تھی اور جہاں دولت کی گنگا بہتی تھی -

**Hypercatalectic**, *a.* : (مصرعہ) جس کے آخر میں کوئی رکن بڑھا دیاگیا ہو؛ ( آخرمیں ) مقررہ وزن سے زاید رکن رکھنے والا (مصرعہ) -

**Hypercritical**, *a.* : ادنٰی ادنٰی فرو گذاشتوں اور خامیوں پر نکتہ چینی کرنے والا ؛ خردہ گیر ؛ خردہ گیرانہ -

**hypercritically**, *adv.* : خردہ گیری سے -

**hypercriticism**, *n.* : خردہ گیری -

**hypercriticize**, *v.t.* & *i.* : خردہ گیری کرنا -

**Hypermetric(al)**, *aa.* : زیادہ رکن کا (مصرعہ) ؛ ( وہ مصرعہ جو وزن بحر یا تقطیع سے بڑھا ہوا ہو ؛ خارج از وزن ؛ خارج از بحر؛ تقطیع یا وزن سے زاید (رکن یا بول) -

**Hypermetropia**, *n.* : دراز نظری ( بیماری ) -

**hypermetropic**, *a.* : دراز نظری کا ؛ اس بیماری کے متعلق -

**Hyperphysical**, *a.* : فوق العادت ' فوق الطبع -

**Hypersthene**, *n.* : ایک قسم کی سبزی مائل معدنی شے -

**Hypertrophy**, *n.* : (کسی عضو کا ) امتداد ( کثرت تغذیہ کی وجہ سے ) -

**hypertrophic**, *a.* : ( عضو کے ) امتداد کا -

**hypertrophied**, *a.* : (عضو) ممتد -

**Hypethral**: دیکھو Hypaethral -

**Hyphen**, *n.* & *v. t.* : (۱) نشان الحاق - (۲) وقفہ جو بولنے میں لفظ کا ایک بول ختم ہونے کے بعد ہو تا ھے - (۳) لفظوں کو نشان الحاق سے ملانا ؛ نشان الحاق لگانا -

**Hypno-** : (سابقہ ' حرف علت سے پہلے hypn ) نیند کا ؛ خواب کا -

*hypnogenesis*: نوم توجہ پیدا کرنا؛اثر پزیر حالت نوم پیدا کرانا-

*hypnogenetic*: اثر پذیر حالت نوم پیدا کرنے والا؛نوم توجہ پیدا کرنے والا -

*hypnology.* : نومیات' علم النوم -

**Hypnosis**, *n.* : (۱) مصنوعی ذرائع سے پیدا کی ہوئی نیند کی حالت - (۲) نوم توجہ کی حالت؛ اثر پذیر حالت نوم؛ وہ نیند کی سی حالت جو عمل توجہ سے پیدا ہوتی ھے -

**Hypnotic**, *a.* & *n.* : (۱) نوم توجہ کا - (۲) خواب آور - (۳) نوم توجہ کی حالت میں ؛ اثر پذیر حالت نوم میں -

**Hypnotism**, *n.*: (۱) عمل توجہ-(۲)نوم توجہ؛ اثرپذیر حالت نوم -

**hypnotist**, *n.* : عمل توجہ کا عامل -

**hypnotize**, *v.t.* : نوم توجہ پیدا کرنا ؛ عمل توجہ سے اثر پذیر حالت نوم پیدا کرنا -

**Hypo**, *n.* : ( فوٹو گرافی ) سوڈے کا ھائیپو سلفائیٹ ' ایک محلول جس سے تصویر کا نقش بٹھا یا جاتا ھے -

**Hypo-** : ( سابقہ حرف علت سے پہلے Hyp ) (۱) زیر ؛ تحت - (۲) اندک ؛ کسی قدر -

*hypoblast* : پردۂ جنین کے اندرونی خلیوں کی تہ -

*hypobranchial* : گلپھڑوں کے نیچے کا ؛ تحت خیشوم -

*hypocycloid* : اندرونی مستدیریہ -

*hypogastrium* : بطن زیرین -

*hypogeal, -gean* : زیر زمیں؛ زمین درز -

*hypogene* : زمین درز؛ زیر زمیں؛ ( چٹان ) -

*hypogeum* : (جمع -gea) تہ خانہ؛ زمین درز مکان -

*hypoglossal* : وہ عصب جس سے زبان کو حرکت ہوتی ھے -

*hypogynous* : (نباتیات) زیر بقچی-

*hyponasty* : ( نباتیات ) نیچے نیچے اگنا ؛ زیر رو ہونا -

*hyppohosphite* : ھا ئپو فاسفورس ایسڈ کا نمک -

*hypo-style* : جس کی چھت ستونوں پر قائم ہو -

**Hypocaust**, *n.* : ( قدیم روما ) زمین دوز آتشدان ؛ تہہ خانہ جس میں مکان اور حمام وغیرہ گرم کرنے کے لئے گرمی جمع کی جاتی تھی -

**Hypochondria**, *n.* : مراق کی حالت -

**hypochondriasis**, *n.* : مراق ؛ ایک قسم کا مالیخولیا -

**Hypochondriac**, *a.* & *n.* : مراقی ؛ مراق میں مبتلا -

**hypochondriacal**, *a.* : مراقیوں کا سا ؛ مراق کا -

**hypochondriacally**, *adv.* : مراقیوں کی طرح ؛ مراق کی حالت میں -

**Hypocrisy**, *n.* : (۱) ریا ؛ ریا کاری - (۲) مکاری ؛ مکر ؛ فریب ؛ حیلہ سازی ؛ دوروئی -

**Hypocrite**, *n.* : (۱) ریاکار ؛ بگلا بھگت - (۲) مکار ؛ حیلہ باز ؛ فریبی -

**hypocritical**, *a.* : ریا کارانہ ؛ مکارانہ ' پر فریب -

**hypocritically**, *adv.* : ریاکارانہ ؛ مکارانہ ؛ حیلہ سازی سے ؛ فریب سے -

**Hypodermic**, *a.* : (۱) زیر جلدی ( پچکاری وغیرہ ) - (۲) ( تشریح ) زیر جلد؛ جو جلد کے نیچے واقع ہو -

**hypodermically**, *adv.* : جلد کے نیچے یا اندر کی طرف -

**Hypostasis**, *n.* (pl. -ases) (۱) (جمع) کثرت خون ؛ جسم کے اعضا میں خون کی زیادتی - (۲) ( مابعدالطبیعیات ) جوھر؛ جوھر حامل- (۳) (دینیات) شخصیت مسیح' ذات خداوندی -

**hypostatic ( al )**, *aa.* : کثرت خون کا ؛ شخصیت مسیح کا ؛ ذات الٰہی کا -

**hypostatically**, *adv.* : کثرت خون سے ؛ شخصیت مسیح کے عقیدے کی رو سے -

**hypostasize hypostatize**, *vv. t.* : (مابعدالطبیعیات) جوھر بنانا یا بتلانا -

**Hypotenuse**, *n.* : وتر -

**Hypothec**, *n.* : ( قانون روما و اسکا چستان ) کفالت -

**hypothecary**, *a.* : کفالتی ( حق ) -

**Hypothecate**, *v. t.* : مکفول کرنا ؛ رهن رکھنا ؛ گرو کرنا -

**hypothecation**, *n.* : رهن ؛ گرو ؛ مکفول کرنا یا هونا -

**Hypothesis**, *n.* (pl. -theses) : (۱) مفروضہ ؛ فرضیہ - (۲) بے دلیل دعوی -

**hypothetic (al)**, *aa.* : فرضی ؛ مفروضہ ؛ مشروطہ -

**hypothetically**, *adv.* : فرض کے طور پر -

**Hypothesize**, *v. i. & t.* : (۱) فرضیہ یا مفروضہ قائم کرنا - (۲) فرض کرنا -

**Hypso** -: ( سابقہ ) بلندی کا ؛ ارتفاع کا -

*hypsography* : جغرافیہ کی شاخ جس میں زمین کی بلندی بحث کی جاتی ھے ؛ ارتفاعیات -

*hyposmeter* : مقیاس الارتفاع ؛ بلندی پیما -

*hyposmetric (al)* : ارتفاع پیمائی سے متعلق -

*hypsometry* : رفعت پیمائی ؛ ارتفاع پیمائی

**Hyrax**, *n.* : ایک چھوٹی قسم کا جنگلی یا پہاڑی خرگوش اور شمالی افریقہ کا بجو -

**Hyson**, *n.* : هائسن چاہ ؛ ایک قسم کی چینی سبز چاہ -

**Hy-spy, Ispy**, *n.* : آنکھ مچولی کی قسم کا کھیل -

**Hyssop**, *n.* : (۱) ایک چھوٹا خوشبو دار پودا - (۲) ( انجیل ) وہ پودا جس کی شاخیں یہودیوں کی مذهبی رسوم میں کام آتی هیں اور جس کے پھولوں کا گچھا گناهوں سے پاک کرنے والا سمجھا جاتا تھا -

**Hysteria**, *n.* اختناق الرحم؛ هسٹیریا -

**Hysteric** & *n.*: ( ۱ ) = hysterical - ( ۲ ) ( جمع ) هسٹیریا کے دورے -

**Hysterical**, *a.* : (۱) اختناق الرحم کا ؛ اختناق الرحم میں مبتلا - (۲) شدت جذبات سے بے قابو ؛ هیجان جذبات کا ؛ مجنونانہ -

**hysterically**, *adv.* : شدت جذبات سے بےقابوهوکر؛ مجنونانہ -

**Hystero-** : ( سابقہ ) رحم کا ؛ اختناق الرحم کا -

*hysterogenic* : اختناق الرحم پیدا کرنے والا -

*hysterogeny* : اختناق الرحم پیدا کرنا -

*hysterology* : رسالہ امراض رحم کے متعلق -

*hysterotomy* : رحم کا آپریشن -

*Hysteron proteron*, *n.*: الفاظ کی صحیح ترتیب کی الٹ ؛ پلٹ ؛ ترتیب معکوس ؛ عکس ترتیب -

## I

**I, i, (i)**, (pl. Is, I's) : (۱) انگریزی حروف تہجی کا نواں حرف - (۲) I یا i رومی عدد ۱ -

**I**, *pron. & n.*: (۱)میں؛ من ؛ انا - (۲) (فلسفہ) انا؛ ذات؛ نفس -

**-i**: ( لاحقہ ) ان لاطینی الفاظ کی جمع کے لئے جو us- یا er- پر ختم هوتے هیں نیز ان اطالوی الفاظ کی جمع کے لیے جن کے آخر میں حرف o یا e هوتا هے ؛ انگریزی علمی الفاظ کی جمع کے لئے مستعمل وجاری هے ( مثلاً cirri, foci, dilettanti, literati, acanthopterygii, acrocarpi ) -

**-i-** : لاطینی کا رابط حرف علت -

**-ia** : ( لاحقہ ) ( ۱ ) اسمائے کیفیت بنانے کے لئے مثلاً hydrophobia, mania, militia - (۲) جدید لاطینی اسمائے امراض کے آخر میں مثلاً cephalalgia, hysteria (۳) نباتیات میں پودوں کی قسموں اور منفرد پودوں کے ناموں کے آخرمیں مثلاً cryptogamia, dahlia, fuchsia- (۴)اسماءےممالک کے آخر میں مثلاً Australia - (۵) قلویات کے ناموں کے آخر میں مثلاً morphia, strychnia

**-ia** : ( لاحقہ ) (۱) ان یونانی اسماء کی جمع کے لئے جو ion- پر ختم هوتے هیں نیز ان لاطینی اسماء کے لئے جو ium- پر ختم هوتے هیں مثلاً paraphernalia, regalia. (۲) ( حیوانیات ) جدید لاطینی اسمائے جنس کی جمع کے لئے مثلاً mammalia, reptilia -

**-ial** : ( لاحقہ ) ان اسمائے صفات کے آخر میں جو لاطینی کے is یا ius پر ختم هونے والے اسمائے صفات سے بنتے هیں مثلاً dictatorial - celestial,

**Iamb**, *n.*: دیکھو iambus -

**Iambic**, *a. & n.* : (۱) جس ( نظم ) کے رکن کا پہلا جزو غیر تاکیدی اور دوسرا تاکیدی هو - (۲) ایسی نظم -

**Iambus**, *n.* (pl. *-buses, -bi* ) : ( عروض ) نظم کا وہ رکن جس کا پہلا جز و غیر تاکیدی اور دوسرا تاکیدی هو -

**-ian** : ( لاحقہ ) اسماء صفات کے لئے مثلاً Italian, virgilian -

**Iberian**, *a. & n.* : (۱) قدیم آئی بیریا کا ؛ اس جزیرہ نما کا جو هسپانیہ وپرتگال پر مشتمل هے - (۲) آئی بیریا کی قدیم زبان ؛ آئیبیری زبان - (۳) قدیم آئی بیریا کا باشندہ

**Ibex**, *n.* ( pl. *-exes* ) : کوہ آلپ اور اپینائن کا پہاڑی بکرا جس کے سینگوں میں دهرا خم هوتا هے -

*ibidem*, *adv.*: اس کتاب یا باب یا عبارت میں -

**Ibis**, *n.* ( pl. *ibises* ) : ایک پرندہ جو لقلق سے مشابہ هوتا هے -

*sacred I.* : لقلق کی قسم جو قدیم مصریوں کے هاں مقدس سمجھی جاتی تھی -

**-ible**: لاحقہ جو لاطینی الفاظ *-ibilis*, i. e. - *bilis* سے لیا گیا هے بمعنی لایق ' قابل ' ناک ' اسمائے صفات بنانے کے لئے عموماً اسماء و افعال پر آتا هے مثلاً خوفناک ' terrible دفع کئے جانیکے قابل avertible -

**-ic** : (۱) لاحقہ اسماء سے صفات بنانے کے لئے یا ان صفات سے اسماء بنانے کے لئے ؛ صفات میں " مانند " " طرح " یا " کے متعلق " کا مفہوم هوتا هے ' مثلاً heroic, rustic وغیرہ - یہ لاحقہ اب تک اسماء سے صفات کے بنانے میں کام آتا هے خصوصاً ( الف ) عامی صفات میں لاطینی و یونانی اصل رکھنے والے الفاظ سے مثلاً carbonic, magnetic وغیرہ - ( ب ) اسماء خاص سے مثلاً Druidic Icelandic وغیرہ - ( ج ) ist - پر ختم هونے والے اسماء سے مثلاً artistic, realistic وغیرہ - (۲) اسماء جو ic - پر ختم هوتے هیں حسب ذیل شکلوں میں قایم مقامی کرتے هیں ( الف ) یونانی و لاطینی صفات کی مثلاً elastic, classic

وغیرہ - ( ب ) iKe, -iKa - پر ختم ہونے والے یونانی اسماء خصوصاً علوم و فنون کے ناموں کی مثلاً music, rhetoric وغیرہ -
( ج ) ic - پر ختم ہونیوالے صفات سے بنائے ہوئے اسماء کی جو ics - پر ختم ہوتے ہیں مثلاً physics, dynamics وغیرہ ۔

**-ical,** ( *-ic + -al* ) **:** ( لاحقہ ) اسماء سے صفات بنانے کے لئے ( مثلاً musical, comical, historical ) -

**-ically,** (ical + ly) **:** ( لاحقہ ) متعلقات فعل بنانے کے لئے -

**Ice,** *n.* **:** (۱) برف ؛ آب منجمد - (۲) ( جمع ) آئس کریم ؛ ملائی یا میووں کی برف -

*break the i.* : آغاز کرنا ؛ سلسلۂ گفتگو شروع کرنا ؛ مہر خاموشی توڑنا ؛ حجاب رفع کرنا -

*i. -age* : وہ زمانہ جب دنیا میں برف ہی برف تھی ؛ عصر برفانی -

*i. -axe* : ایک قسم کی کدال جس کو کوہ آلپ پر چڑھنے والے سیڑھیاں بنانے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

*ice blink* : افق کی وہ چمک جو برف کے عکس کا نتیجہ ہوتی ہے ؛ برف کا عکس -

*i. -boat* : (۱) برف پر چلنے والی پہیے دار کشتی - (۲) برف توڑنے والی کشتی ۔

*i. -cream.* : ملائی کی برف -

*i. -fall.* : وہ برف کے پہاڑ کا ڈھلواں حصہ جو جمی ہوی آبشار معلوم ہوتی ہے ؛ برفشار -

*i. -field.* : برفستان -

*i. -foot.* : برف کا وہ حاشیہ جو بحر شمال کے ساحل کے قریب ہوتا ہے -

*ice man.* : (۱) برف پر چلنے والا ؛ وہ شخص جو برف پر چلنے میں مشاق ہو - (۲) برف والا -

*i. -pick.* : چھری جس سے برف توڑی جاتی ہے -

*i. -pudding.* : ایک قسم کی مٹھائی جو برف کی طرح جمائی جاتی ہے -

*i. -run.* : مصنوعی برف کی سڑک جس پر ایک قسم کی گاڑی چلاتے ہیں -

*i. -wool* : چمکدار اون جو کشیدہ کاری میں استعمال ہوتی ہے -

**Ice,** *v. t.* **:** (۱) جمنا ؛ منجمد ہونا ؛ برف ہوجانا - (۲) برف سے ڈھکنا - (۳) برف میں لگانا ؛ برف سے ٹھنڈا کرنا - (۴) شکر کی تہ جمانا خصوصاً کیک وغیرہ پر -

**Iceberg,** *n.* **:** (۱) برف کی چٹان ؛ برف کا وہ انبار جو سمندروں میں بہتا رہتا ہے - (۲) ( استعارتاً ) برف کا تودہ ؛ بت ؛ وہ شخص جس کا دل جذبات سے خالی ہو -

**Iceland,** *n.* **:** آئس لینڈ ؛ آئستان -

*I. lichen, moss* : کائی کی قسم کی ایک سبزی جو کھائی جاتی ہے -

*I. poppy* : زرد گل لالہ جو بحر منجمد شمالی کے ساحلی ملکوں پر پایا جاتا ہے -

*I. spar* : ایک قسم کا شفاف چونا -

**icelander,** *n.* **:** باشندہ آئیس لینڈ ؛ آئستانی -

**Icelandic,** *a. & n.* **:** آئس لینڈ کی زبان ؛ آئس لینڈ کے متعلق ؛ آئستانی -

**Ichneumon,** *n.* **:** ایک قسم کا نیولا جو گھڑیال کے انڈے توڑ ڈالتا ہے -

*i. fly.* : ایک قسم کا علقی کیڑا -

**Ichno -:** ( سابقہ ) نشان یا کھوج کے متعلق -

**ichnography,** *n.* **:** خاکہ کشی ؛ نقشہ کشی -

**ichnolite,** *n.* **:** نشان قدم جو زمین میں دبے ہوئے پتھر وغیرہ پر ہو -

**ichnology,** *n.* **:** ایسے نشان قدم کا علم -

**Ichor,** *n.* **:** (۱) سیال اور رواں مادہ جو دیوتاؤں کی رگوں میں بجائے خون کے ہوتا ہے - (۲) زرد آب - (۳) ( مرضیات ) رقیق مواد جو زخموں سے بہتا ہے -

**ichorous,** *a.* **:** زرد آب بھرا -

**Ichthyo- :** ( سابقہ ) مچھلی کا ۔

**ichthyographer,** *n.* **:** مچھلیوں کے بیان کا جاننے والا یا مصنف -

**ichthyography,** *n.* **:** مچھلیوں کا بیان -

**ichthyolatry,** *n.* **:** ماهی دیوتا کا پرستار -

**ichthyolite,** *n.* **:** متحجر مچھلی ؛ مچھلی جو زمین میں دب کر پتھر بن گئی ہو -

**ichthyological,** *a.* **:** مچھلیوں کے علم کا یا اس کے متعلق -

**ichthyologist,** *n.* **:** مچھلیوں کا علم جاننے والا -

**ichthyology,** *n.* **:** مچھلیوں کا علم -

**ichthyophagist,** *n.* **:** ماهی خور -

**ichthyopohagous,** *a.* **:** ماهی خوار ؛ مچھلیاں کھا کر بسر کرنے والا -

**ichthyornis,** *n.* **:** ایک قسم کا پرندہ جس کے دانت ہوتے تھے مگراب معدوم ہے -

**Ichthyoid,** *a. & n.* **:** (۱) مچھلی سا ؛ ماهی نما - (۲) وہ مہرہ پشت جانور جو مچھلی کے مشابہ ہو -

**Ichthyosaurus,** *n.* **:** ایک قسم کا بڑا بحری جانور جو اب ناپید ہے -

**Ichthyosis,** *n.* **:** ایک بیماری جس میں جلد خشک اور سخت ہو جاتی ہے -

**ichthyotic,** *a.* **:** جسے یہ بیماری ہو -

**-ician, :** ( لاحقہ ) ماہر ؛ داں (مثلاً arithmetician حساب‌داں ' politician سیاست داں ) -

**Icicle,** *n.* **:** برف کی قلم -

**Ickle,** *a.* **:** ( بچوں کی زبان ) تھوڑا سا ؛ چھوٹا سا -

**Icon,** *n.* **:** بت ؛ مورتی ؛ شبیہ ؛ ( مشرقی کلیسا ) اولیا کی تصویریں جو آرائش کے لئے دیواروں وغیرہ پر بنائی جاتی ہیں -

**Iconic,** *a.* **:** (۱) شبیہ یا بت کی قسم کا ؛ شبیہ یا بت کا - (۲) رسمی طرز کا بنا ہوا ( مجسمہ ) -

**Icono- :** ( سابقہ ) تصویر ' بت ' مجسمہ ' مورتی کے متعلق -

**iconographer,** *n.* **:** مورتوں کا حال لکھنے والا -

**iconography,** *n.* **:** مورتوں کا بیان ۔

**iconolater**, *n.*: بت پرست ؛ شبیہ پرست -

**iconolatery**, *n.*: بت پرستی؛ شبیہ پرستی -

**iconomachy**, *n.*: تصویر پرستی کی مخالفت -

**iconostasis**, *n.*: پردے کی دیوار جو تبرک خانے کو گرجے کے بقیہ حصے سے جدا کرتی ہے اور جس پر شبیہیں رکھی جاتی ہیں -

**Iconoclasm**, *n.*: بت شکنی ؛ بتوں کو توڑنا -

**Iconoclast**, *n.*: بت شکن؛ بتوں کو توڑنے والا؛ قدیم رسموں یا عقیدوں پر حملہ کرنے والا -

**iconoclastic**, *a.*: بت شکنی کے متعلق ؛ بت شکنانہ -

**Icosahedron**, *n.*: - (ریاضی) بست سطحی؛ بیس سطحی مجسم -

**-ics**: دیکھو ic (نمبر ۲ - ج) -

**Ictus**, *n.*: (عروض) زور جو مصرعے کے کسی ٹکڑے پر دیا جائے -

**Icy**, *a.*: (۱) برفانی؛ برفدار؛ برف سے پٹا ہوا - (۲) ٹھنڈا برف؛ بہت سرد؛ برف جیسا سرد - (۳) سرد مہر؛ بے رخ -

*icy manners*: بیحد سرد مہری کے انداز -

**icily**, *adv.*: برف کی طرح ؛ بیحد سرد مہری سے -

**iciness**, *n.*: سرد مہری ؛ برودت ؛ بے رخی -

**Id**, *n.*: (۱) (حیاتیات) اُپج مائے کا پیمانہ - (۲) (تحلیل نفسی) فرد کی جبلی حرکت ارادی -

**-id**: (لاحقہ) (۱) صفات کے آخر میں مثلاً acid - (۲) اسما کے آخر میں مثلاً orchid - (۳) (حیوانیات) اسماء اور صفات کے آخر میں مثلاً Arachnid, Araneid - (۴) idê کے قدیم ہجے -

**Ide**, *n.*: ایک قسم کی مچھلی جو سیم ماھی (carp) سے مشابہ ہوتی ہے -

**-ide**: (لاحقہ) دو عنصروں کے مرکبوں کے نام کے آخر میں مثلاً bromide -

**Idea**, *n.*: (۱) مثال؛ تصویر - (۲) عین؛ مثال؛ اشیاء کی اصل جو عالم مثال میں موجود ہے جس کی ناقص نقلیں اس دنیا میں نظر آتی ہیں - (۳) ذہنی خاکہ - (۴) منصوبہ؛ تجویز - (۵) خیال؛ تصور؛ فکر - (۶) طرز خیال - (۷) گمان؛ وہم - (۸) (ڈیکارٹ اور لاک) جو شے بلا واسطہ معروض فکر و ادراک ہوتی ہے؛ ادراک - (۹) (کانٹ) کامل تصور -

**ideaed, idea'd, idealess**; *aa.*: تصوری؛ با تصور ؛ بے تصور -

**Ideal**, *a. & n.*: (۱) معیاری ؛ عینی ؛ مثالی - (۲) تصوری ؛ فکری - (۳) وہمی ؛ خیالی - (۴) عینیہ ؛ عین افلاطون کا ؛ معیار ؛ نصب العین ؛ مطمح نظر -

**ideally**, *adv.*: خیال، فکر ؛ تصور کے لحاظ سے؛ معیار کے طور پر -

**Idealism**, *n.*: (فلسفہ) تصوریت ؛ مثالیت ؛ عینیت -

**idealization**, *n.*: کمال بینی ؛ کامل نمائی -

**idealize**, *v. t. & i.*: تخیل کے زور سے کسی چیز کو اس کی کامل صورت میں دکھانا یا ظاہر کرنا ؛ بڑھا چڑھا نا -

**idealist**, *n.*: تصوری ؛ عینی ؛ عینیت پسند ؛ مثالیت پسند -

**idealistic**, *a.*: تصوری ؛ عینی ؛ تصوریت کا ؛ عینیت کا -

**Ideality**, *n.*: (۱) عینی یا مثالی ہونا؛ فکری، تصوری یا خیالی ہونا - (۲) (علم قیافہ) قوت متخیلہ -

**Ideate**, *v. t. & i.*: تخیل کرنا ؛ خیال کرنا؛ ذہن میں لانا؛ تصور کرنا -

**ideation**, *n.*: عمل؛ تصور یا تخیل

**ideational**, *a.*: تخیلی؛ تصوری -

*Idee fixe* ('edafeks), *n.*: خبط؛ کوئی خیال جو ذہن پر ایسا چھا جائے کہ کسی وقت دور نہ ہو -

*Idem*, *n.* or *adv.* (abbr. id.): (۱) یہی مصنف؛ اسی مصنف کے ہاں - (۲) یہی لفظ -

*i. quod*: بعینہ ویسا -

**Identic**, *a.*: (حکمت عملی) متفق اللفظ؛ ایسا (مراسلہ) جو کئی حکومتیں ایک ہی وقت میں کسی دوسرے کو بھیجیں جس کا مضمون لفظ بلفظ ایک ہو -

**Identical**, *a.*: (۱) بالکل ایک؛ بعینہ وہی - (۲) بعینہ ویساہی؛ بالکل یکساں؛ مماثل - (۳) (منطق، ریاضی) مماثل -

**identically**, *adv.*: بعینہ؛ بالکل -

**Identify**, *v. t.*: - (۱) ایک جاننا؛ ایک سمجھنا؛ ایک خیال کرنا - (۲) بالکل مل جانا؛ کامل اتفاق یا اتحاد ظاہر کرنا - (۳) پہچاننا؛ شناخت کرنا؛ نشان دہی کرنا -

**identifiable**, *a.*: (۱) قابل شناخت؛ ایک سمجھے جانے کے قابل - (۲) متحد یا متفق سمجھے جانے کے قابل -

**identification**, *n.*: ایک سمجھنا یا سمجھا جانا؛ شناخت؛ اتفاق یا اتحاد -

*identification* or *identity disk*: سپاہی کے نام وغیرہ کی تختی جو اس کے گلے میں لٹکا دی جاتی ہے؛ نام و نشان کی تختی -

**Identity**, *n.*: (۱) بلکل ایک یا یکساں ہونا - (۲) شخصیت؛ انفرادیت - (۳) نام و نشان - (۴) (جبرومقابلہ) مساوات متماثلہ -

**Ideo-**: (سابقہ) بمعنی idea -

**ideogram, -graph**, *n.*: تصوری رسم الخط؛ وہ رسم الخط جس سے شے کا تصور ظاہر ہو -

**ideographic (al)**, *aa.*: تصوری رسم الخط کا -

**ideography**, *n.*: تصوری رسم الخط -

**ideologue**, *n.*: نظریہ قائم کرنے والا؛ خیال پرست -

**ideological**, *a.*: علم تصورات کا یا اس سے متعلق -

**ideologist**, *n.*: علم تصورات کا متعلم -

**ideology**, *n.*: خیال پرستی؛ تصورات کا علم -

**Ides**, *n.pl.*: (قدیم روما) مارچ، مئی، جولائی، اکتوبر کی پندرھویں اور دوسرے مہینوں کی تیرھویں تاریخ -

*id est*.: یعنی؛ اعنی (*i. e.* مخفف) -

**Idiocy**, *n.*: ضعف عقل؛ بلہ پن -

**Idiom**, *n.*: (۱) محاورہ؛ زبان؛ روزمرہ - (۲) بولی - (۳) محاورہ؛ اصطلاح -

**Idiomatic**, *a.*: با محاورہ؛ روز مرہ کے مطابق؛ ٹکسالی -

**idiomatically**, *adv.*: با محاورہ؛ بول چال کے مطابق؛ روز مرہ کے مطابق -

**Idiopathy**, *n.*: (مرضیات) مرض اصلی؛ ایسی بیماری جو کسی دوسری بیماری سے نہ پیدا ہوئی ہو -

**idiopathic**, *a.*: مرض اصلی کے متعلق -

**idiopathically**, *adv.*: مرض اصلی کے طور پر -

**Idiosyncrasy**, *n.*: (۱) طبیعت کا خاصہ؛ مزاج؛ مخصوص

جذبہ یا خیال - (۲) ( مصنف کا ) مخصوص اسلوب یا طرز بیان؛ ( طب ) مزاج -

**idiosyncratic**, *a.*: مزاج یا مخصوص جذبہ یا خیال کے متعلق -

**Idiot**, *n.*: (۱) ضعیف العقل؛ فاتر العقل؛ بلہ - (۲) نرا احمق؛ گھامڑ؛ الو؛ خبطی؛ فاتر الحواس -

**idiotic**, *a.*: فاتر العقلوں کا سا؛ احمقانہ -

**idiotically**, *adv.*: فاتر العقلوں کی طرح سے؛ احمقوں کی کی طرح سے -

**Idle**, *a.* (*-er, -est*), & *v. i.* & *t.*: (۱) لغو؛ بیہودہ؛ مہمل؛ لا طائل - (۲) بے بنیاد؛ بے اصل - (۳) بے فائدہ؛ لا حاصل - (۴) سست؛ کاہل؛ آلسی؛ احدی؛ آرام طلب؛ مجہول - (۵) سستی کرنا؛ کاہلی کرنا - (۶) ضائع کرنا؛ سستی یا آرام طلبی میں برباد کرنا -

*i. wheel*: (۱) کوتل پہیا - (۲) درمیانی پہیا -

**idleness**, *n.*: کاہلی؛ سستی؛ آلکسی؛ آرام طلبی؛ بے کاری؛ بے بنیادی؛ مہمل پن؛ لغویت -

**idler**, *n.*: ( شخص ) کاہل؛ سست؛ مجہول؛ آوارہ گرد؛ کاہلی میں وقت گذارنے والا -

**idly**, *adv.*: سستی سے؛ کاہلی سے وغیرہ -

**Idlesse**, *n.*: = idleness

**Idol**, *n.*: (۱) بت؛ صنم؛ مورت - (۲) معبود باطل؛ جھوٹا معبود - (۳) موضوع پرستش؛ معبود مجازی؛ معشوق - (۴) وہم؛ خیال باطل؛ ذہن انسانی کے ان چار مغالطوں میں سے ایک جن کا بیکن نے ذکر کیا ہے -

**Idolater**, *n.*: (۱) بت پرست؛ صنم پرست - (۲) پرستار؛ عاشق -

**idolatress**, *n.*: (۱) بت پرستی کرنے والی - (۲) وہ عورت جو کسی کی پرستار یا عاشق ہو -

**idolatrous**, *a.*: بت پرستانہ؛ پرستارانہ -

**idolatrously**, *adv.*: بت پرستانہ؛ پرستار کی طرح -

**idolatry**, *n.*: (۱) بت پرستی؛ مورتی پوجن؛ صنم پرستی - (۲) پرستش میں غلو؛ پر جوش عقیدت -

**Idolize**, *v. t.* & *i.*: (۱) بت بنانا؛ مورتی بنا کر پوجنا؛ معبود بنانا - (۲) حد سے زیادہ محبت یا احترام کرنا؛ پرستش کرنا؛ جان دینا؛ فدا ہونا؛ مرنا - (۳) بت پرستی کرنا -

**idolization**, *n.*: (۱) بت پرستی؛ مورتی پوجن - (۲) حد سے زیادہ محبت یا احترام؛ پرستش؛ بت یا معبود بنا لینا

**Idolum**, *n.* ( pl. - la ): (۱) ذہنی تمثال؛ تصور - (۲) مغالطہ -

**Idyll, -yl**, *n.*: (۱) وہ نظم یا نثر جس کا موضوع کوئی دلکش منظر خصوصاً دیہات کی زندگی ہو - (۲) وہ واقعہ یا کہانی جو ایسی نظم کے لئے موزوں ہو -

*prose i.*: وہ نثر جس کا موضوع دیہاتی زندگی کا کوئی دلکش منظر یا کوئی فسانہ ہو -

**idyllic**, *a.*: ایسے موضوع کا یا اس کے متعلق -

**idyllically**, *adv.*: متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**idyllist**, *n.*: اس مضمون پر لکھنے والا؛ ایسی نظم یا نثر لکھنے والا -

**idyllize**, *v. t.*: اس نظم یا نثر کے طور پر پیش کرنا -

**-ier**: ( لاحقہ ) عموماً پیشہ وروں کے نام کے آخر میں آتا ہے مثلاً collier, financier -

**If**, *conj.* (*n.*): (۱) اگر؛ بالفرض؛ بشرطیکہ؛ گویا کہ ( جیسے as if ) - (۲) کاش ( جیسے if I only knew کاش مجھے معلوم ہوتا )؛ کیا خوب ( جیسے as if you did not know کیا خوب گویا تمہیں معلوم ہی نہ تھا یعنی تمہیں خوب معلوم تھا ) - (۳) جب کبھی ( مثلاً *i. I feel any doubt I inquire* مجھے شبہ ہوتا ہے تو میں پوچھتا ہوں ) - (۴) 'یا'؛ اگر ( مثلاً see i. you can turn the handle دیکھو کہ آیا تم دستہ پھیر سکتے ہو یا نہیں ) - (۵) (*N.*) شرط؛ مفروضہ ( مثلاً *i. ifs and ans were pots and pans* اگر لفظ "اگر، اگر" کوئی کام کی چیز ہوتی؟ یعنی "اگر، اگر" کا استعمال بے فائدہ ہے ) -

**Igloo**, *n.*: قبہ نما جھونپڑی جس میں اسکیمو لوگ رہتے ہیں -

**Igneous**, *a.*: (۱) آتشی؛ آگ کا؛ آتشیں - (۲) کرۂ آتش نشاں کے عمل سے بنا ہوا؛ آتش نشاں -

*Ignis fatuus*, *n.*: (۱) اگیا بیتال؛ شیطانی آگ؛ غول بیابانی - (۲) شہابہ - (۳) وہم؛ دھوکا؛ امید موہوم -

**Ignite**, *v. t.* & *i.*: (۱) تپانا - (۲) (کیمیا) مشتعل کرنا یا ہونا - (۳) آگ لگانا؛ سلگانا؛ جلانا - (۴) آگ پکڑنا؛ جلنا؛ سلگنا -

**ignitable**, *a.*: آتش گیر؛ جلنے کے قابل -

**ignition**, *n.*: (۱) آتش گیری؛ جلانا؛ جل اٹھنا؛ آگ پکڑنا - (۲) ( کیمیا ) اشتعال -

**Ignoble**, *a.* ( -er, -est ): (۱) کم اصل؛ رذیل؛ کمینہ؛ دنی؛ ذلیل - (۲) کمینہ پن کی، کمینگی، ذلیل ( حرکت ) -

**ignobleness**, *n.*: کم اصلی؛ رذالت؛ کمینہ پن؛ دنائت؛ ذلت -

**ignobly**, *adv.*: کم اصلی سے؛ رذالت سے؛ کمینہ پن سے؛ دنائت سے؛ ذلت سے -

**Ignominy**, *n.*: (۱) بے عزتی؛ ذلت؛ رسوائی؛ بے آبروئی؛ فضیحت - (۲) شرمناک یا ذلیل حرکت -

**ignominious**, *a.*: شرمناک؛ فضیحتناک؛ باعث ذلت؛ موجب رسوائی -

**ignominiously**, *adv.*: شرمناک طور پر؛ فضیحتناک طور پر -

**Ignoramus**, *n.* ( pl. *-muses* ): جاہل -

**Ignorance**, *n.*: (۱) جہالت؛ جہل - (۲) لاعلمی؛ ناواقفیت؛ بے خبری -

**Ignorant**, *a.*: (۱) جاہل - (۲) ناواقف؛ بے خبر؛ انجان -

**ignorantly**, *adv.*: (۱) جہالت سے؛ جہل سے - (۲) ناواقفیت سے؛ لاعلمی کی بنا پر -

*Ignoratio* ( -shio ) *elenchi* ( -ki ), *n.*: ( منطق ) وہ دلیل جو بظاہر حریف کی دلیل کو رد کرتی ہے لیکن اصل میں ایسی بات کی تردید کرتی ہے جو اس نے نہیں کہی تھی؛ ردما لا یقول؛ رد مفروض؛ نتیجۂ غیر متعلقہ؛ انجام الذہول -

**Ignore**, *v. t.*: (۱) تجاہل برتنا؛ نظر انداز کرنا - (۲) ( جیوری اعظم کا نود قرار داد جرم کو ) نا منظور کرنا؛ مسترد کرنا -

*Ignotum per ignotius*: تعریف المجہول بالمجہول -

**Iguana**, *n.*: جو جزائر غرب الہند جھپکلی کی قسم کا جانور

اور جنوبی امریکہ میں ہوتا ہے -

**Iguanodon**, *n.* : چھپکلی کا قسم کا بہت بڑا جانور جو اب متحجر شکل میں ملتا ہے -

**Ihs** : ذیل کے فقروں کا مخفف ہے :-

*Jesus Hominum Salvator.* : مسیح نجات دہندہ بنی نوع انسان -

*In hoc Signo (vinces).* : اس علامت سے (تیری فتح ہے) -

*In Hac (cruce) Salus.* : اس (صلیب) میں نجات ہے -

**Il-** : (سابقہ) in - کے بجائے ایسے لفظوں سے پہلے آتا ہے جو L سے شروع ہوتے ہیں -

**-il, -ile** : (لاحقہ) اسماء اور صفات کے آخر میں آتا ہے (جیسے civil, facile) -

**Ilex**, *n.* (pl. *-exes*) : (۱) ایک قسم کا سدا بہار شاہ بلوط - (۲) (نباتیات) جھاڑیوں کی ایک قسم -

**Iliac**, *a.* : کولے کی ہڈی کا -

*i. artery* : کولے کی نس -

*i. passion* : درد جو آنتوں میں سدے اٹکنے سے ہوتا ہے -

**Iliad**, *n.* : (۱) یونانی شاعر ہومر کی مشہور رزمیہ نظم ایلیڈ - (۲) (استعارتاً) طویل دکھ بھری داستان -

*i. of owes* : بدنصیبیوں اور رنج و آرام کا طویل سلسلہ -

*Ilium*, *n.* (pl. *-ia*). : کولے کی ہڈی -

**Ilk**, *a.*, *of that ilk.* : (اسکا چستان) اسی کا -

*that ilk* : (سوقیانہ) وہ خاندان؛ وہ حلقہ؛ وہ طبقہ -

**Ill**, *a.*, *n.*, & *adv.* : (۱) مریض؛ علیل؛ بیمار؛ ماندا؛ دکھی - (۲) خراب؛ بری (صحت) - (۳) بد؛ برا - (۴) ناموافق؛ ناساز گار؛ منحوس - (۵) (قدیم) دشوار؛ مشکل - (۶) غلط؛ خراب - (۷) ناشائستہ؛ نازیبا - (۸) (جمع) مصائب؛ آفات؛ شر؛ برائی؛ بدی؛ نقصان - (۹) ناشائستہ طریقے سے؛ ناسازگاری سے؛ نا کافی طور پر؛ قلت سے -

*i. -advised* : ناعاقبت اندیش؛ نافہم؛ کوتہ اندیش؛ نافہمانہ؛ نا عاقبت اندیشانہ -

*i. -affected* : بد گمان -

*i. at ease* : بیچین؛ پریشان -

*i. -bred* : بدتمیز؛ بدتہذیب -

*i. breeding* : بد تمیزی؛ بدتہذیبی -

*i. -conditioned* : (۱) بد مزاج؛ بد باطن - (۲) بد حال؛ پریشان حال -

*i. -disposed* : (۱) بد خو؛ بد باطن - (۲) مخالف؛ نا خوش؛ ناراض -

*i. fame* : بد نامی؛ رسوائی -

*i. -fated* : بد نصیب؛ منحوس؛ بد انجام -

*i. -favoured* : (۱) بھونڈی شکل کا؛ کریہ منظر؛ بد شکل؛ زشت رو - (۲) برا؛ قابل اعتراض؛ ناپسندیدہ -

*i. -gotten* : حرام کی؛ بری طرح سے حاصل کی ہوئی -

*i. -humoured*, : بد مزاج؛ چڑ چڑا -

*i. -judged* : غیر عاقلانہ؛ غیر مدبرانہ -

*i. nature* : اُجڈ پن -

*i. -natured* : بد باطن؛ بد سیرت؛ بدخو؛ بد سرشت؛ بد سرشتانہ؛ بد نفسانہ -

*i. -omened* : منحوس؛ بد شگون -

*i. -starred* : منحوس؛ نحس؛ بد اختر؛ بد بخت؛ بد قسمت؛ بد بختانہ -

*i. -tempered* : بد مزاج؛ چڑ چڑا؛ بد مزاجی کا -

*i. -timed* : بے وقت؛ بے محل؛ بے موقع -

*i. -treat, i. -use* : بد سلوکی کرنا؛ بر اسلوک کرنا -

*i. will* : عداوت؛ بغض -

**Illation**, *n.* : (۱) استنباط؛ استخراج - (۲) نتیجہ؛ ماحصل -

**Illative**, *a.* : استخراج کے متعلق؛ نتیجہ بتانے والا -

*i. particles* : حروف نتیجیہ -

**illatively**, *adv.* : استخراج یا استنباط کے طور پر؛ حرف نتیجیہ کے طور پر -

**Illegal**, *a.* : نا جائز؛ ممنوع؛ خلاف قانون -

**illegality**, *n.* : عدم جواز؛ خلاف قانون ہونا -

**illegally**, *adv.* : نا جائز طور پر؛ خلاف قانون -

**Illegible**, *a.* : جو پڑھانہ جاسکے؛ بدخط -

**illegibility**, *n.* : پڑھانہ جاسکنا؛ بدخطی وغیرہ -

**illegibly**, *adv.* : بد خطی وغیرہ سے -

**Illegitimate**, *a.* & *n.* : (۱) خلاف قانون؛ غیر مستند - (۲) نامناسب؛ غلط؛ ناجائز - (۳) حرامی؛ حرام کی ناجائز (اولاد) - (۴) غیر صحیح؛ غیر منطقی؛ غلط - (۵) جو حق سے محروم ہو خصوصاً حرامی اولاد -

**illegitimacy**, *n.* : حرامی پن؛ عدم جواز؛ خلاف قانون ہونا -

**illegitimately**, *adv.* : ناروا طور پر؛ بے جا طور پر؛ خلاف قانون -

**Illegitimate**, *v. t.* : حرامی قرار دینا؛ ناجائز یا خلاف قانون ٹھہرانا -

**illegitimation**, *n.* : حرامی قرار دینا؛ ناجائز ٹھہرانا -

**Illiberal**, *a.* : (۱) غیر آزادانہ؛ غلامانہ؛ تنگ دل - (۲) تاریک خیال - (۳) اوچھا؛ سفلہ؛ کمینہ؛ دنی - (۴) تنگ خیال - (۵) بخیل؛ کنجوس؛ ممسک؛ بے فیض -

**illiberality**, *n.* : کمینہ پن؛ کنجوسی؛ بخیلی؛ دنائیت؛ تنگ خیالی؛ تاریک خیالی -

**illiberally**, *adv.* : کنجوسی سے؛ بخیلی سے؛ کمینہ پن سے؛ تنگ خیالی سے -

**Illicit**, *a.* : ناجائز؛ ممنوع؛ خلاف قانون -

**illicitly**, *adv.* : ناجائز طور پر؛ خلاف قانون -

**illimitable**, *a.* : نا محدود؛ بے پایاں؛ لامتناھی -

**illimitability**, *n.* : بے پایانی؛ نا محدودیت -

**illimitableness**, *n.* : نا محدودیت -

**illimitably**, *adv.* : بے حد، بے انتہا، نا محدود طور پر -

**Illiterate**, *a.* & *n.* : نا خواندہ؛ جاھل؛ ان پڑھ -

**illiteracy**, *n.* : جہالت؛ ناخواندگی -

**illiterateness**, *n.* : جاھل یا نا خواندہ ہونا -

**Illness**, *n.* : بیماری؛ دکھ؛ مرض؛ روگ؛ علالت -

**Illogical**, *a.* : خلاف منطق؛ غیر منطقی؛ غیر معقول -

**illogicality**, *n.* : غیر معقولیت یا خلاف منطق ہونا -

**illogically**, *adv.* : غیر معقول طور پر -

**Illth**, *n.* : ( شاذ ) حالت زار ؛ برا حال -

**Illume**, *v. t.* : (۱) ( شعر ) روشن کرنا ؛ درخشاں کرنا ؛ چمکانا ؛ منور کرنا - (۲) جلا دینا ؛ رونق بخشنا ؛ چار چاند لگانا -

**Illuminate**, *v. t.* : (۱) روشن کرنا - (۲) قلب یا دماغ کو روشن کرنا ؛ روح کو منور کرنا ؛ نور سے معمور کرنا ؛ بصیرت یا روشن ضمیری بخشنا - (۳) واضح کرنا ؛ وضاحت سے بیان کرنا ؛ شرح کرنا ؛ روشنی ڈالنا - (۴) فروغ دینا ؛ منور کرنا ؛ چمکانا ؛ جلا دینا - (۵) چراغاں کرنا ؛ روشنی کرنا - (۶) ( قلمی کتاب کے پہلے حروف وغیرہ کو ) مطلا و مذہب کرنا ؛ طلا کاری کرنا ؛ منقش کرنا ؛ سونے چاندی کا کام بنانا -

**illuminant**, *a.* & *n.* : روشن کرنے والا -

**illumination**, *n.* : (۱) فروغ ؛ درخشانی ؛ تلئو ؛ تجلی ؛ تابانی ؛ روشنی ؛ چراغاں - (۲) توضیح ؛ تشریح - (۳) طلا کاری ؛ نقش و نگار ( قلمی کتاب کے پہلے حروف وغیرہ پر ) -

**illuminative**, *a.* : نور بخش وغیرہ ؛ تشریحی ؛ توضیحی -

**illuminator**, *n.* : مطلا و مذہب کرنیوالا -

**Illuminati** ( or -athe ), *n. pl.* : (۱) عقلی مذہب اور جمہوریت کی حامی خفیہ انجمن جس کو ویزھاپٹ نے سنہ ۱۷۷۶ ع میں قائم کیا تھا - (۲) وہ اشخاص جو بصیرت یا روشن ضمیری کے حامی ہوں -

**illuminism**, *n.* : (۱) عقلی مذہب اور جمہوریت کی حمایت - (۲) روشن ضمیری کا ادعا -

**illuminist**, *n.* : (۱) عقلی مذہب اور جمہوریت کا حامی - (۲) روشن ضمیری کا مدعی -

**Illumine**, *v. t.* : (۱) روشن کرنا ؛ جلانا - (۲) قلب یا دماغ کو روشن کرنا ؛ بصیرت یا روشن ضمیری بخشنا - (۳) چمکانا ؛ فروغ بخشنا ؛ جلا دینا -

**Illusion**, *n* : (۱) دھوکا ؛ فریب - (۲) وہم ؛ فریب نظر ؛ موہوم یا خیالی پیکر - (۳) ایک قسم کا باریک نقاب - (۴) ( حیاتیات ) التباس

**Illusionist**, *n.* : عالم خارجی کے وجود سے انکار کرنے والا ؛ ہستی کو فریب نظر سمجھنے والا ؛ منکر ہستی - (۲) جادوگر ؛ شعبدہ باز ؛ نظر بندی کرنیوالا -

**illusionism**, *n.* : عالم خارجی کا انکار ؛ انکار ہستی -

**Illusive**, *a.* : فریب دہ ؛ دھوکے کا ؛ جس سے دھوکا ہوجائے -

**illusively**, *adv.* : دھوکا دیتے ہوئے ؛ اس طرح کہ دھوکا ہوجائے -

**illusiveness**, *n.* : فریب دہی -

**illusorily**, *adv.* : دھوکا دیتے ہوئے ؛ اس طرح کہ دھوکا ہوجائے -

**illusoriness**, *n.* : فریب دہ ہونا -

**illusory**, *a.* : فریب دہ ؛ دھوکے کا ؛ جس سے دھوکا ہوجائے -

**Illustrate**, *v. t.* : (۱) صاف کرنا ؛ واضح کرنا ؛ روشن کرنا ؛ توضیح کرنا ؛ تشریح کرنا - (۲) مثال دینا ؛ مثالوں سے واضح کرنا - (۳) تصویر ، نقشہ وغیرہ کے ذریعہ سے واضح کرنا ؛ تشریحی تصاویر بنانا - (۴) نقش و نگار بنانا ( کسی کتاب ، اخبار پر ) -

**Illustrator**, *n.* : تشریح کرنے والا ؛ مثالوں یا تصویروں سے واضح کرنے والا ؛ نقش و نگار بنانے والا -

**Illustration**, *n.* : (۱) توضیح ؛ تشریح ؛ مثالوں یا تصویروں سے واضح کرنا (۲) مثال ؛ تمثیل - (۳) تصویر ؛ نقشہ -

**Illustrative**, *a.* : (۱) توضیحی ؛ تشریحی - (۲) تمثیلی ؛ مثالی -

**illustratively**, *adv.* : توضیح یا تشریح کے طور پر ؛ مثال کے طور پر -

**Illutrious**, *a.* : مشہور و معروف ؛ نامی ؛ نامور ؛ عالی مرتبہ ؛ ممتاز -

**illustriously**, *adv.* : شان سے ؛ ناموری سے ؛ شرافت سے -

**illustriousness**, *n.* : ناموری ؛ عالی مرتبہ ہونا -

**Im-, in-** : ( سابقہ ) ان لفظوں سے پہلے آتا ہے جو b یا p یا m سے شروع ہوں -

**Image**, *n.* : (۱) مورت ؛ شبیہ ؛ بت - (۲) تمثال ؛ شبیہ ؛ عکس - (۳) شکل ؛ صورت ؛ نقل - (۴) ہوبہو تصویر ؛ مثنی - (۵) مثال ؛ مثالی پیکر - (۶) تصور ؛ خیال ؛ خیالی تصویر - (۷) تشبیہ ؛ استعارہ -

**imageless**, *a.* : بے عکس ؛ بے تمثال ؛ بے تصور ؛ جس کا تصور نہ ہوسکے ؛ بتوں سے خالی -

**Image**, *v. t.* : (۱) صورت بنانا ؛ تصویر بنانا ؛ مورت بنانا ؛ شبیہ بنانا - (۲) منعکس کرنا ؛ عکس ڈالنا - (۳) تصور کرنا ؛ خیال باندھنا - (۴) وضاحت سے بیان کرنا ؛ تصویر کھینچ دینا ؛ سماں باندھ دینا - (۵) مثال ہونا ؛ مثالی پیکر ہونا -

**imageable**, *a.* : جس کا تصور ہوسکے وغیرہ -

**Imagery**, *n.* : (۱) شبیہیں ؛ تصورات - (۲) مورتیں ؛ بت ؛ مجسمے ؛ کندہ کئے ہوئے نقوش - (۳) تشبیہات اور استعارے - (۴) ( نفسیات ) متخیلہ -

**Imaginable**, *a.* : قابل تصور ؛ تاحد تصور -

**imaginably**, *adv.* : حد تصور تک ؛ قابل تصور ہونے کے طور پر -

**Imaginal**, *a.* : ( علم حشرات ) imago کیڑے کے متعلق -

**Imaginary**, *a.* : خیالی ؛ وہمی ؛ موہوم ؛ بے اصل ؛ فرضی ؛ ( ریاضی ) خیالی ( جذر وغیرہ ) -

**imaginarily**, *adv.* : خیالی طور پر -

**Imagination**, *n.* : (۱) قوت تخیل ؛ قوت متخیلہ - (۲) تخیل ؛ خیال آرائی ؛ پرواز فکر - (۳) قوت اختراع ؛ تخلیقی قوت -

**Imaginative**, *a.* : (۱) صاحب تخیل ؛ پر تخیل ؛ بلند تخیل - (۲) تخیلی ؛ قوت متخیلہ کا -

**imaginatively**, *adv.* : تخیل کے ساتھ ؛ وسعت تخیل سے -

**imaginativeness**, *n.* : تخیلی ہونا ؛ صاحب تخیل ہونا -

**Imagine**, *v. t.* : (۱) تصور کرنا ؛ کسی شے کی تصویر ذہن میں قائم کرنا - (۲) خیال کرنا ؛ تصور کرنا - (۳) قیاس کرنا ؛ معلوم کرنا - (۴) سمجھنا ؛ رائے رکھنا ؛ خیال کرنا - (۵) خواہ مخواہ سمجھ لینا ؛ فرض کرنا -

**Imago**, *n.* (pl. -gines, -gos) : کیڑے کی تمام تبدیلیوں کے بعد آخری حالت جیسے کہ تیتری ؛ کالبد آخری -

**Imam, imaum**, *n.* : امام -

**Imbecile**, *a.* & *n.* : (۱) ضعیف العقل ؛ بلہ ؛ احمق ؛ بیوقوف - (۲) نحیف الجثہ ؛ مریل -

**imbecilely**, *adv.* : بیوقوفی سے ؛ مریل پن سے -

**imbicility**, *n.* : (۱) ضعیف العقلی ؛ بلہ پن - (۲) مریل پن -

**Imbibe**, *v. t.* : (۱) اخذ کرنا ؛ قبول کرلینا ؛ سرایت کرجانا - (۲) پینا

چوس لینا ؛ جذب کرنا ؛ سانس لینا -

**imbibition**, *n.*: اخذ کرنا ؛ جذب کرنا وغیرہ -

**Imbricate**, *v. t. & i.*: کھپریل کی طرح ترتیب دینا یا دیا جانا ؛ سفالی ترتیب سے ہونا -

**imbricate**, *a.*: کھپریل کی سی ترتیب کا ؛ بہ ترتیب سفالی -

**imbricative**, *a.*: ترتیب سفالی کا -

**imbrication**, *n.*: کھپریل کی سی ترتیب ؛ ترتیب سفالی -

**Imbroglio**, *n.*: ( ۱ ) بے ترتیب انبار - ( ۲ ) گتھی ؛ پیچیدہ صورت حال ( سیاسی یا ڈراما کی ) -

**Imbrue**, *v. t.*: آلودہ کرنا ؛ بھرنا ؛ رنگنا ( ہاتھ یا تلوار وغیرہ کو خون سے ) -

**Imbrute, em-**, *v. t.*: وحشی ، بے رحم یا ظالم بنانا -

**Imbue**, *v. t.*: (۱) شرابور کردینا - (۲) رنگنا ؛ رنگ چڑھانا - (۳) ( خیالات وغیرہ کا ) رگ و پے میں سرایت کرنا ؛ دل و دماغ میں بسانا ؛ ( کسی ) رنگ میں رنگ دینا -

**Imitate**, *v. t.*: (۱) تقلید کرنا ؛ پیروی کرنا ؛ نقش قدم پر چلنا ؛ اتباع کرنا ؛ تتبع کرنا - (۲) نقل کرنا ؛ نقل اتارنا — (۳) مشابہ ہونا ؛ مشابہت اختیار کرنا -

**imitable**, *a.*: قابل تقلید ؛ قابل نقل ؛ جس کی نقل ہوسکے -

**imitability**, *n.*: قابل تقلید ہونا ؛ قابل نقل ہونا -

**imitator**, *n.*: مقلد ؛ پیرو ؛ نقال -

**Imitation**, *n.*: (۱) پیروی ؛ اتباع ؛ تقلید - (۲) نقل - (۳) (بطور صفت ) نقلی ؛ مصنوعی - (۴) ایک ہی نغمے کا دوسری لے میں اعادہ ( موسیقی ) -

**Imitative**, *a.*: (۱) تقلیدی ؛ نقل کا ؛ غیر جدت آمیز - (۲) مصنوعی ؛ نقلی - (۳) متبع ؛ مقلد ( بخلاف موجد ) -

*i. arts*: فنون شبیہی ؛ مصوری وسنگ تراشی -

*i. word*: لفظ مشابہ ؛ وہ لفظ جو کسی فطری آواز کی نقل ہو یا جس کی آواز اس کے مفہوم سے مناسبت رکھتی ہو یا جس چیز کی آواز کی نقل ہو اس کی ظاہری شکل کے مشابہ یا مطابق آواز دینے والا لفظ -

**imitatively**, *adv.*: تقلید کے طور پر ، مصنوعی طور پر -

**imitativeness**, *n.*: تقلیدی یا نقلی ہونا -

**Immaculate**, *a.*: ( ۱ ) بے عیب ؛ بے داغ - ( ۲ ) پاک ؛ معصوم (۳) ( حیوانیات) بیداغ -

*I. Conception*: عقیدہ معصومیت مریم کے متعلق کہ ان کی فطرت گناہ ازلی سے پاک تھی -

**immaculacy**, *n.*: بے عیبی ؛ بے داغی ؛ معصومیت ؛ پاکی -

**immaculately**, *adv.*: بے عیبی سے ؛ معصومیت سے -

**immaculateness**, *n.*: بے عیب ، بے داغ یا معصوم ہونا -

**Immanent**, *a.*: (۱) اندرونی ؛ طبعی ؛ خلقی - (۲) ( خدا کے متعلق ) محیط کل -

**immanence, immanency**, *nn.*: خلقی ہونا ؛ محیط کل ہونا —

**Immaterial**, *a.*: (۱) غیر مادی - (۲) لا جسمی — (۳) غیر اہم ؛ حقیر —

**immateriality**, *n.*: غیر مادیت ؛ لا جسمیت ؛ غیر اہم یا حقیر ہونا —

**immaterialize**, *v. t.*: مادے یا جسم سے پاک کرنا ؛ غیر مادی یا لا جسمی بنانا -

**Immaterialism**, *n.*: یہ نظریہ کہ مادہ ہمارے ادراک سے جدا وجود نہیں رکھتا ؛ مذہب لا شئیت ؛ انکار مادہ —

**immaterialist**, *n.*: مذہب لا شئیت کا ماننے والا ؛ منکر مادہ -

**Immature** *a.*: (۱) خام ؛ ناقص ؛ ناتمام ؛ کچا ؛ غیر مکمل ؛ ادھورا ؛ غیر پختہ - (۲) مطالبہ جس کی ادائی کا وقت نہ آیا ہو ؛ قبل از وقت -

**immaturity**, *n.*: خامی ؛ ادھورا پن ؛ نا بالغی -

**Immeasurable**, *a.*: (۱) ناقابل پیمائش - (۲) بیحد ؛ بے اندازہ ؛ بے شمار ؛ بے پایاں ؛ بے انتہا ؛ بے قیاس -

**immeasurability, immeasurableness**, *nn.*: ناقابل پیمائش ہونا ؛ بے پایانی ؛ بیحد یا بے اندازہ ہونا -

**immeasurably**, *adv.*: بے شمار ؛ بیحد ؛ بے قیاس -

**Immediate**, *a.*: ( ۱ ) متصل ؛ غیر منفصل - ( ۲ ) بلا واسطہ ؛ راست —

*i. inference*: (منطق) استنتاج بدیہی ؛ بدیہی نتیجہ -

**immediacy**, *n.*: متصل یا بلا واسطہ ہونا -

**immediately**, *adv.*: فوراً ؛ بلا واسطہ ؛ براہ راست -

**immediateness**, *n.*: متصل یا بلا واسطہ ہونا ؛ فوری ہونا -

**Immemorial**, *a.*: بہت پرانا ؛ قدیم ؛ عتیق -

**immemorially**, *adv.*: قدیم الایام سے ؛ پرانے زمانے سے -

**Immense**, *a.*: (۱) بے انتہا ؛ بیحد ؛ بے پایاں ؛ عظیم ؛ نہایت وسیع ؛ بہت بڑا - (۲) ( عامیانہ ) بہت خوب ؛ بہت اچھا ؛ نہایت عمدہ —

**immenseness, immensity**, *nn.*: بے پایانی ؛ عظمت ؛ وسعت ؛ بڑائی —

**Immensely**, *adv.*: بیحد ؛ بے اندازہ ؛ بے پایان ؛ بے حساب ( روزمرہ ) بہت ؛ نہایت -

**Immerese**, *v. t.*: (۱) ڈبونا ؛ کسی سیال شے میں ڈالنا ؛ غوطہ دینا ؛ سرسے پیر تک پانی میں غوطہ دینا خصوصاً اس طرح بپتسمہ دینا- (۲) دفن کرنا ؛ گاڑنا - (۳) گھیرنا ؛ مبتلا کرنا ( مصیبت وغیرہ میں ) ؛ مستغرق کرنا ( خیالات میں ) -

**Immersion**, *n.*: (۱) غوطہ ؛ ڈبونا ؛ ڈوبنا - (۲) سر سے پیر تک پانی میں غوطہ دینا ؛ اس طرح کا بپتسمہ - (۳) گھر جانا ؛ استغراق - (۴) (ہیئت) ایک جرم فلکی کا دوسرے کے پیچھے چھپ جانا ؛ حیلولہ -

**Immigrate**, *v. i. & t.*: (۱) تبدیل وطن کرنا ؛ کسی دوسرے ملک میں جاکر بس جانا - (۲) تبدیل وطن کرانا ؛ کسی شخص کو لے جا کر دوسرے ملک میں آباد کرنا -

**immigrant** *a. & n.*: تبدیل وطن کرنیوالا ؛ دوسری جگہ جاکر بس جانیوالا ؛ نو آباد ؛ تارک وطن -

**immigration**, *n.*: تبدیل وطن -

**Imminent**. *a.*: آنے والا ؛ قریب الوقوع ؛ سر پر منڈلانے والی ( بلا وغیرہ ) ؛ قریب ؛ نزدیک ؛ سر پر -

**imminence**, *n.*: قریب الوقوع ہونا —

**imminently**, *adv.*: سر پر منڈلاتے ہوئے -

**Immiscible**, *a.*: ناقابل امتزاج ؛ جو ملا یا نہ جا سکے -

**immiscibility**, *n.*: ناقابل امتزاج ہونا -

**immiscibly**, *adv.*: ناقابل امتزاج طور پر -

**Immitigable**, *a.*: ناقابل تخفیف ؛ نرم نہ ہونے والا -

**immitigably**, *adv.*: ناقابل تخفیف طور پر -

**Immixture**, *n.*: (۱) آمیزش ؛ امتزاج ؛ خلط ؛ ملانا یا ملنا - (۲) تعلق ؛ شمول -

**Immobile**, *a.*: ناقابل حرکت ؛ جس کو حرکت نہ دی جاسکے ؛ بے حرکت ؛ ساکن ؛ غیر متحرک -

**immobility**, *n.*: ناقابل حرکت ہونا ؛ بے حرکتی ؛ سکون -

**Immobilize**, *v. t.*: (۱) متعین یا نصب کر دینا ؛ بے حرکت یا غیر متحرک کردینا - (۲) (فوج کی) نقل و حرکت نا ممکن کردینا- (۳) (کسی سکے کے) رواج کو روک دینا ؛ گردش (یعنی رواج) سے خارج کر دینا -

**immobilization**, *n.*: غیر متحرک کرنا ؛ (فوج کی) نقل و حرکت نا ممکن کردینا ؛ (سکے کا) اخراج -

**Immoderate**, *a.*: (۱) غیر معتدل ؛ حد اعتدال سے زیادہ ؛ بہت زیادہ -

**immoderately**, *adv.*: حد اعتدال سے بڑھکر -

**Immodest**, *a.*: (۱) بد تمیز ؛ گستاخ ؛ بے حجاب ؛ شوخ چشم - (۲) بے حجابانہ ؛ نا شائستہ ؛ نا زیبا - (۳) فحش ؛ گندہ ؛ بے حیائی کا ؛ بے شرمی کا -

**immodestly**, *adv.*: نا شائستگی سے ؛ بیحیائی سے ؛ بے شرمی سے -

**immodesty**, *n.*: گستاخی ؛ شوخ چشمی ؛ بے حیائی ؛ نا شائستگی -

**Immolate**, *v. t.*: قربانی کرنا ؛ بھینٹ چڑھانا ؛ قربان کرنا -

**immolation**, *n.*: قربانی -

**immolator**, *n.*: قربانی کرنیوالا -

**Immoral**, *a.*: (۱) منافیٔ اخلاق - (۲) برا ؛ بد - (۳) فاسق و فاجر ؛ بد معاش ؛ بد کار ؛ بد کردار ؛ بد اخلاق -

**immorality**, *n.*: بدی ؛ منافیٔ اخلاق ہونا - (۲) بد اخلاقی ؛ بد کاری ؛ بد فعلی ؛ فسق و فجور -

**immorally**, *adv.*: فاسقانہ ؛ بد اخلاقی سے ؛ بد کرداری سے -

**Immortal**, *a.* & *n.*: (۱) کبھی نہ مرنے والا ؛ باقی ؛ لایموت ؛ حی - (۲) ایزدی ؛ الٰہی ؛ دیوتاؤں کا - (۳) زندۂ جاوید ؛ غیر فانی شہرت کا شخص خصوصاً مصنف - (۴) دوامی ؛ لافانی ؛ لازوال ؛ امت - (۵) (روز مرہ) پائدار ؛ دائمی - (٦) (خصوصاً جمع) قدیم زمانے کے دیوتا - (۷) (جمع) قدیم ایرانی بادشاہوں کا باڈی گارڈ -

**immortality**, *n.*: حیات ابدی ؛ بقا ؛ حیات جاودانی -

**Immortalize**, *v. t.*: (۱) یادگار بنا دینا - (۲) زندۂ جاوید بنا دینا ؛ لا زوال شہرت بخشدینا - (۳) حیات ابدی بخش دینا - (۴) باقی رکھنا ؛ ہمیشہ زندہ رکھنا -

**immortalization**, *n.*: زندۂ جاوید بنانا ؛ حیات ابدی بخشنا ؛ بقائے دوام عطا کرنا -

**Immortally**, *adv.*: (۱) ابداً ؛ ہمیشہ کے لئے - (۲) (روزمرہ) بہت ؛ بیحد ؛ نہایت -

**Immortelle**, *n.*: ایک قسم کا پھول جو خشک ہونے پر بھی خوشنما رہتا ہے اور عموماً قبروں کی آرائش کا کام دیتا ہے

**Immovable**, *a.* & *n.*: (۱) جسکو حرکت نہ دیجا سکے ؛ ناقابل حرکت ؛ غیر متحرک - (۲) ساکن ؛ بے حرکت - (۳) مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ غیر متزلزل - (۴) غیر متغیر ؛ قائم ؛ تغیر سے بری ؛ اٹل - (۵) سخت دل ؛ کٹر ؛ بے احساس - (۷) (قانون) غیر منقولہ - (۷) (جمع) جائداد غیر منقولہ -

**immovableness, immovability**, *nn.*: عدم تغیر ؛ عدم حرکت ؛ سکون ؛ غیر متحرک ہونا ؛ مستقل مزاجی ؛ سخت دلی ؛ بے احساسی -

**immovably**, *adv.*: مضبوطی سے ؛ استقلال سے -

**Immune**, *a.* & *n.*: (۱) محفوظ (زہر ، متعدی بیماری وغیرہ سے) - (۲) وہ شخص جو محفوظ ہو -

**Immunity**, *n.*: (۱) (قانون) استثناء - (۲) آزادی ؛ بیخوفی - (۳) محفوظ ہونا (زہر ، متعدی بیماری وغیرہ سے) -

**Immunize**, *v. t.*: محفوظ کر دینا (متعدی بیماری سے) -

**immunization**, *n.*: محفوظ کردینا (متعدی بیماری سے) -

**Immure**, *v. t.*: (۱) قید کرنا ؛ گھیرنا ؛ چار دیواری میں بند کرنا - (۲) اپنے آپ کو قید کر لینا -

**immurement**, *n.*: قید -

**Immutable**, *a.*: قدیم ؛ غیر متغیر ؛ تغیر سے بری -

**immutability**, *n.*: قدیم ہونا ؛ تغیر سے بری ہونا ؛ غیر متغیر ہونا -

**immutably**, *adv.*: غیر متغیر حیثیت سے -

**Imp**, *n.*: (۱) شیطان کا بچہ - (۲) چھوٹا شیطان - (۳) شریر بچہ ؛ شوخ بچہ ؛ (قدیم) بچہ ؛ چھوکرا -

**Imp**, *v. t.*, *imp the wings of*: (۱) (پرندے کی) پرواز کو تقویت دینا - (۲) (شاذ) پھیلانا ؛ وسیع کرنا ؛ کمی کو پورا کرنا -

**Impact**, *n.*: تصادم ؛ ٹکر -

**Impact**, *v. t.*: زور سے دبانا ؛ کسنا -

**impaction**, *n.*: کسنا ؛ دباؤ -

**Impair**, *v. t.*: (۱) نقصان پہنچانا ؛ خراب کرنا ؛ بگاڑنا ؛ ضرر پہنچانا - (۲) کمزور کرنا ؛ کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ خلل ڈالنا -

**impairment**, *n.*: نقصان ؛ ضرر ؛ خلل -

**Impale**, *v. t.*: (۱) جسم میں میخیں ٹھونک کر ہلاک کرنا - (۲) (نقابت) ڈھال پر دو جڑی ہوئی زرہوں کی تصویر بنانا جن کے بیچ میں ایک عمودی خط ہو - (۳) (شاذ) نوکدار لکڑیوں کا جنگلہ لگانا -

**impalement**, *n.*: جسم میں میخیں ٹھونک کر ہلاک کرنا ؛ جنگلہ لگانا -

**Impalpable**, *a.*: غیر محسوس ؛ جسے چھو نہ سکیں یا ادراک نہ کر سکیں -

**impalpability**, *n.*: غیر محسوس ہونا -

**impalpably**, *adv.*: نا معلوم طور پر ؛ غیر محسوس طور پر -

**Impaludism**, *n.*: دلدل کا روگ ؛ دلدل کے قریب رہنے والوں کی بحرانی کیفیت جو اکثر باری کے بخار اور طحال کی صورت اختیار کر لیتی ہے -

**Impanate**, *a.*: روٹی میں حلول کیا ہوا (مسیح کا جسم عشائے ربانی کے بعد) -

**impanation**, *n.*: روٹی میں حلول -

**Impanel**: دیکھو empanel -

**Imparadise, em-,** *v. t.*: (۱) بهشت میں پهنچا دینا ؛ روحانی مسرت بخشنا - (۲) بے خود کردینا ؛ وجد میں لانا - (۳) بهشت بنا دینا ؛ باغ ارم بنا دینا ؛ گلزار کر دینا -

**Imparisyllabic,** *a.* & *n.*: (وہ اسم) جس میں فاعلی حالت کی نسبت اضافی حالت میں زیادہ بول هوتے هیں (یونانی و لاطینی صرف و نحو) -

**Impark,** *v. t.*: (۱) سیر گاہ میں (جانوروں کو) بند کرنا - (۲) زمین کو (سیر گاہ بنانے کے لئے) گهیرنا -

**imparkation,** *n.*: سیر گاہ میں بند کرنا ؛ زمین کو گهیر کر سیر گاہ بنانا -

**Impart,** *v. t.*: (۱) عطا کرنا ؛ دینا ؛ بخشنا - (۲) مطلع کرنا ؛ ظاهر کرنا -

**impartation, impartment,** *nn.*: شرکت ؛ بخشش؛ اطلاع -

**Impartial,** *a.*: غیر جنبہ دار ؛ غیر طرفدار ؛ کهرا ؛ رو رعایت نہ کرنے والا ؛ بے لاگ ؛ منصفانہ -

**impartiality,** *n.*: غیر جنبہ داری؛ غیر طرفداری؛ بے لاگ پن -

**impartially,** *adv.*: انصاف سے؛ بے رو و رعایت ؛ بے لاگ -

**Impartible,** *a.*: (جائداد) ناقابل تقسیم؛ جسکی تقسیم نہ هو سکے -

**Impassable,** *a.*: نا گذار ؛ جس سے گذرنا نا ممکن هو -

**impassableness, impassability,** *nn.*: نا گذاری -

**Impasse,** *n.*: (۱) بند گلی؛ کوچۂ سر بستہ - (۲) سخت پیچیدگی (بات ، معاملہ وغیرہ کی) ؛ نا قابل حل مشکل -

**Impassible,** *a.*: (۱) بیحس؛ بے احساس - (۲) جسے گزند نہ پہنچ سکے - (۳) رنج و الم کے احساس سے بری -

**impassibility, impassibleness,** *nn.*: گزند کی پهنچ سے باهر هونا ؛ تکلیف کے احساس سے بری هونا ؛ بے حسی ؛ بے احساسی -

**impassibly,** *adv.*: بے حسی سے -

**Impassion,** *v. t.*: جذبات کو بر انگیختہ کرنا ؛ مشتعل کرنا ؛ جوش دلانا -

**Impassive,** *a.*: (۱) بے حس ؛ بے احساس؛ جذبات سے خالی - (۲) متین - (۳) تکلیف کے احساس بری -

**impassively,** *adv.*: بے حسی سے ؛ متانت سے -

**impassiveness, impassivity,** *nn.*: بے حسی ؛ بے احساسی ؛ متانت -

**Impaste,** *v. t.*: (۱) گندهے آٹے یا گارے سے بند کرنا - (۲) گندها آٹا یا گارا وغیرہ بنانا - (۳) تصویر پر رنگ تهوپنا -

**Impasto,** *n.*: (مصوری) رنگ تهوپنا ؛ رنگ تهپائی -

**Impatient,** *a.*: (۱) بے صبر ؛ بے چین ؛ بے تحمل - (۲) بیتاب؛ بے قرار (کسی چیز کے لئے) -

**impatience,** *n.*: بے صبری؛ بیتابی؛ بیقراری؛ بے چینی -

**impatiently,** *adv.*: بے صبری سے؛ بیقراری سے ؛ بےچینی سے -

**Impawn,** *v. t.*: (۱) گروی رکهنا ؛ رهن رکهنا ؛ گرو کرنا - (۲) (استعارتاً) (قول) دینا ؛ (عزت وغیرہ کی) قسم کهانا -

***Impayable,*** *a.*: (۱) انمول ؛ بے بها - (۲) (روز مرہ) معمولی حد سے متجاوز -

**Impeach,** *v. t.*: (۱) (کسی کی سیرت وغیرہ کو) معرض شبہ میں لانا ؛ حملہ کرنا - (۲) الزام لگانا ؛ ماخوذ کرنا - (۳) نکتہ چینی کرنا ، اعتراض کرنا (کسی چیز پر) - (۴) عدالت مجاز کے سامنے بغاوت یا کسی اور سنگین جرم کا الزام لگانا -

**impeachable,** *a.*: قابل مواخذہ ؛ قابل الزام ؛ قابل اعتراض ؛ مشتبہ -

**Impeachment,** *n.*: مواخذہ ؛ الزام ؛ اعتراض ؛ شبہ ؛ حملہ (سیرت وغیرہ پر)؛ بغاوت وغیرہ کا الزام اور اس کا مقدمہ -

**Impeccable,** *a.*: (۱) معصوم ؛ بے گناہ ؛ ناقابل معصیت - (۲) بالکل بےعیب؛ جس میں حرف رکهنے کی گنجائش نہ هو -

**impeccability,** *n.*: معصومی؛ بے عیبی -

**impeccably,** *adv.*: معصومی سے -

**impeccant,** *a.*: معصوم ؛ بے گناہ ؛ بے ضرر -

**Impecunious,** *a.*: نادار ؛ مفلس؛ قلانچ ؛ بے زر -

**impecuniosity,** *n.*: ناداری؛ مفلسی ، قلانچ پن؛ بے زری -

**Impedance,** *n.*: (برقیات) برقائے هوئے جسم میں امالہ بالذات کے سبب سے جو واقعی مزاحمت هوتی هے -

**Impede,** *v. t.*: روکنا ؛ مزاحم هونا ؛ حائل هونا ؛ روڑا اٹکانا ؛ سد راہ هونا ؛ مزاحمت کرنا -

**Impediment,** *n.* (pl. -s, -a): (۱) رکاوٹ ؛ مزاحمت - (۲) لکنت ؛ هکلا پن - (۳) (جمع) سامان، اسباب خصوصاً فوج کا -

**impedimental,** *a.*: روکنے والا ؛ مزاحم ؛ مزاحمت کا -

**Impel,** *v. t.*: (۱) ریلنا ؛ ٹهیلنا ؛ چلانا - (۲) اکسانا ؛ بر انگیختہ کرنا -

**impellent,** *a.* & *n.*: اکسانے والا ؛ محرک ؛ قوت محرکہ -

**Impend,** *v. i.*: (۱) آویزاں هونا ؛ معلق هونا ؛ لٹکنا - (۲) (خطرے وغیرہ کا) سر پر منڈلانا - (۳) قریب الوقوع هونا ؛ قریب هونا ؛ نزدیک هونا -

**impendence, impendency,** *nn.*: آویزاں هونا وغیرہ -

**impendent,** *a.*: آویزاں ؛ قریب الوقوع ؛ سر پر منڈلانے والا -

**Impenetrable,** *a.*: (۱) ناقابل دخول؛ مانع دخول؛ ناقابل گزر - (۲) نهایت گهرا ؛ فهم و ادراک سے باهر ؛ اتهاہ - (۳) جو (خیالات وغیرہ) قبول یا جذب نہ کرسکے ؛ ٹهس - (۴) غیر متداخل؛ جس میں ایک هی وقت میں اور ایک هی جگہ دو جسم داخل نہ هو سکیں -

**impenetrability, impenetrableness,** *nn.*: ناقابل دخول هونا ؛ ناقابل گزر هونا ؛ ٹهوس پن؛ ٹهس پن؛ غیر متداخل هونا؛ گهرائی -

**impenetrably,** *adv.*: بهت گہرائی کے ساتھ، ناقابل فهم طور پر؛ ناقابل گزر هونے یا ٹهوس پن سے -

**Impenetrate,** *v. t.*: گهس جانا ؛ بهت گهرا اتر جانا ؛ دور تک داخل هو جانا -

**Impenitent,** *a.*: کٹر ، اپنے کئے پر نادم نہ هونیوالا ؛ توبہ نہ کرنے والا -

**impenitence, -ency,** *nn.*: عدم ندامت ؛ کٹر پن -

**impenitently,** *adv.*: کٹر پن سے؛ شقاوت سے -

**Imperative,** *a.* & *n.*: (۱) (صرف و نحو) صیغہ امر کا - (۲) تحکم آمیز ؛ تحکمانہ ؛ قطعی؛ نادری- (۳) نهایت اهم ؛ نهایت

ضروری - (۴) لازمی ؛ جبری - (۵) صیغۂ امر -

**imperatival**, *a.*: صیغۂ امر کا -

**imperatively**, *adv.*: قطعاً ؛ حکماً ؛ لازماً -

**imperativeness**, *n.*: لزوم ؛ اھمیت ؛ تحکم ؛ قطعیت -

*Imperator*, *n.*: (۱) (تاریخ روما) میر عسکر ؛ قائد ؛ فاتح سپہ سالار کا خطاب - (۲) شہنشاہ ؛ امپر اطور -

**imperatorial**, *a.*: قائد کا ؛ امپر اطواری -

**Imperceptible**, *a.*: (۱) ناقابل ادراک - (۲) غیر محسوس؛ خفی؛ باریک؛ خفیف سا -

**imperceptibly**, *adv.*: غیر محسوس طور پر ؛ بتدریج -

**Impercipient**, *a.*: قوت مدرکہ سے عاری؛ غیر مدرک ؛ بے ادراک -

**Imperfect**, *a.* & *n.*: (۱) نامکمل ؛ غیر مکمل ؛ ناتمام ؛ ادھورا - (۲) ناقص ؛ خام - (۳) ماضی ناتمام یا حال (جس کا فعل تمام نہ ہوا ہو) -

*i. tenses*: (۱) (صرف و نحو) زمانۂ استمراری یا ناتمام (مثلاً *he is, he will be, singing*) - (۲) (عموماً) ماضی استمراری (مثلاً *he was singing*) -

**imperfectly**, *adv.*: ناقص طور پر ؛ نا مکمل طور پر -

**Imperfection**, *n.*: (۱) نا تمامی ؛ ادھورا پن ؛ عدم تکمیل - (۲) ناقص ہونا ؛ نقص ؛ عیب؛ کمی ؛ خامی -

**Imperforate**, *a.*: بے سوراخ؛ بے منہ (سوراخ) کا ؛ بالکل بند -

**Imperial**, *a.* & *n.*: (۱) سلطنت کے متعلق؛ شہنشاہی کے متعلق - (۲) برطانیہ کے متعلق (نوآبادیات وغیرہ کو چھوڑ کر) - (۳) خسروی ؛ شہنشاہی ؛ سلطانی - (۴) قاہر ؛ پر سطوت ؛ پر جلال - (۵) اعلیٰ ؛ اعظم - (۶) پر شوکت ؛ پر حشم - (۷) ۳۲ × ۲۲ انچ کا (کاغذ) - (۸) ریش بچہ - (۹) ایک قسم کا صندوق ؛ سفری ٹرنک - (۱۰) روس کا طلائی سکہ جسکی قیمت پندرہ روبل نقرئی ہے -

*i. federation*: سلطنت برطانیہ کے مختلف ممالک کا مجوزہ متفقہ نظام حکومت -

*I. Institute*: لندن کا ایک ادارہ جو سلطنت کے مختلف ممالک کی باہمی تجارت کو ترقی دینے کے لئے قائم ہوا ہے -

*i. preference*: شاہی ترجیح ؛ سلطنت برطانیہ کے اندر جو ممالک ہیں انکی بر آمد پر ہلکا محصول لگانا -

**imperially**, *adv.*: شاہانہ طور پر ؛ شان و شوکت سے ؛ سطوت سے؛ شہنشاہی نظام حکومت کے مطابق -

**Imperialism**, *n.*: (۱) شہنشاہی ؛ (نظام حکومت) شہنشاہیت - (۲) سلطنت برطانیہ کو ان ممالک میں توسیع دینے کی پالیسی جہاں تجارت کو حکومت کی حمایت کی ضرورت ہے ؛ توسیع سلطنت کی پالیسی - (۳) سلطنت برطانیہ کے مختلف حصوں کا جنگی یا تجارتی اغراض کے لئے متحد ہونا - (۴) نوآبادیات اور ماتحت سلطنتیں رکھنے کی پالیسی ؛ شہنشاہیت کی پالیسی -

**imperialistic**, *a.*: شہنشاہیت کے متعلق -

**imperialize** *v. t.*: شہنشاہی نظام کے ماتحت لانا -

**Imperialist**, *n.*: (۱) شہنشاہ کا ہوا خواہ خصوصاً (۱۶۰۰-۱۸۰۰ع) المانی شہنشاہ کا - (۲) شہنشاہی حکومت کا حامی (خصوصاً بونا پارت کے خاندان کا) - (۳) برطانوی شہنشاہی کا حامی؛ شہنشاہیت پسند -

**Imperil**, *v. t.*: خطرے میں ڈالنا ؛ جوکھم میں ڈالنا -

**Imperious**, *a.*: (۱) تحکم پسند؛ تحکمانہ - (۲) لازمی ؛ تاکیدی؛ جبری؛ قطعی ؛ نادری -

**imperiously**, *adv.*: تحکم سے ؛ لازمی طور پر -

**imperiousness**, *n.*: تحکم پسندی ؛ لازمی یا قطعی ہونا -

**Imperishable**, *a.*: غیر فانی ؛ لازوال ؛ امر ؛ اَمت -

**imperishability**, **imperishableness**, *nn.*: غیر فانی یا لازوال ہونا -

**imperishably**, *adv.*: ہمیشہ ؛ ہمیشہ کے لئے ؛ لازوال طور پر -

*Imperium* (or -er-), *n.*: (۱) خود مختار قوت؛ مطلق العنان حکومت - (۲) سلطنت ؛ شہنشاہی -

*i. in imperio*: سلطنت کے اندر سلطنت -

**Impermanent**, *a.*: غیر مستقل -

**impermanence**, **-ency**, *nn.*: عدم استقلال ؛ غیر مستقل ہونا -

**Impermeable**, *a.*: (۱) ٹھوس - (۲) غیر نفوذ پذیر -

**impermeability**, *n.*: ٹھوس پن ؛ غیر نفوذ پذیری -

**Impermissible**, *a.*: ناجائز ؛ ناروا ؛ ناقابل منظوری -

**Imperscriptible**, *a.*: غیر مستند ؛ جسکی تائید میں کوئی تحریری سند نہ ہو -

**Impersonal**, *a.*: (۱) وہ فعل جو صرف صیغہ غائب میں استعمال ہوتا ہے - (۲) لاشخصی -

**Impersonality**, *n.*: لاشخصیت -

**Impersonally**, *adv.*: لاشخصی طور سے -

**Impersonate**, *v. t.*: (۱) مجسم قرار دینا ؛ شخص قرار دینا - (۲) کوئی دوسرا شخص بننا؛ کسی دوسرے کی شخصیت اختیار کرنا ؛ شکل بنانا - (۳) روپ بھرنا ؛ پارٹ کرنا -

**impersonation**, *n.*: مجسم قرار دینا ؛ تبدیل ہیئت وغیرہ -

**impersonative**, *a.*: تبدیل ہیئت کا؛ شخص قرار دینے کے متعلق -

**impersonator**, *n.*: کسی دوسرے کی شکل بنانے والا ؛ روپ بھرنے والا -

**Impersonify**, *v. t.*: شخص قرار دینا -

**Impertinent**, *a.*: (۱) بیہودہ ؛ بد تمیز : بے ادب ؛ گستاخ ؛ شوخ - (۲) بےمحل ؛ بے موقع - (۳) خارج از بحث ؛ بے تعلق؛ بے ربط -

**impertinence**, *n.*: گستاخی ؛ بے ادبی ؛ شوخی ؛ بے محل یا بے تعلق ہونا -

**impertinently**, *adv.*: گستاخی سے ؛ بے محل -

**Imperturbable**, *a.*: پرسکون ؛ پر اطمینان -

**imperturbableness**, **imperturbability**, *nn.*: سکون؛ اطمینان -

**imperturbably**, *adv.*: سکون سے؛ اطمینان سے -

**Impervious**, *a.*: (۱) غیر نفوذ پذیر - (۲) غیر اثر پذیر -

*i. to argument*: جو کسی دلیل کو نہ سنے -

**imperviously**, *adv.*: غیر نفوذ پذیری سے -

**imperviousness**, *n.*: غیر نفوذ پذیری ؛ غیر اثر پذیری -

**Impetigo**, *n.*: جلد کی ایک بیماری جس میں پھنسیاں نکلتی ھیں -
**impetiginous**, *a.*: اس کا مریض -
**Impetrate**, *v. t.*: (۱) (دینیات) التجا کرکے حاصل کرنا - (۲) مانگنا ؛ طلب کرنا -
**impetration**, *n.*: التجاسے حاصل کرنا -
**impetratory**, *a.*: التجا سے حاصل کرنے کی نوعیت کا -
**Impetuous**, *a.*: (۱) تند ؛ تیز ؛ پرجوش - (۲) آندھی کی طرح کام کرنے والا ؛ زود عمل ؛ جلد باز ؛ تیز مزاج ؛ تند خو -
**impetuousity**, *n.*: تندی ؛ تیزی ؛ جوش -
**impetuously**, *adv.*: تیزی سے ؛ جلد بازی سے -
**impetuousness**, *n.*: تیزمزاجی ؛ تند خوئی -
**Impetus**, *n.* (pl. -*uses*).: (۱) قوت رفتار ؛ رفتار کا زور - (۲) (استعارتاً) قوت محرکہ ؛ زور -
**Impeyan**, *a.*, *I. pheasant*: ایک قسم کا تیتر جسکے سر پر کلغی اور پر چمکدار ھوتے ھیں' جزائر شرق الهند میں پا یا جاتا ھے -
**Impi**, *n.*: افریقہ کی قوم کافر کے سپاھیوں کا ایک دستہ -
**Impiety**, *n.*: (۱) بے دینی ؛ نا پرھیز گاری ؛ عدم اتقا - (۲) بے ادبی ؛ بے عقیدتی ؛ سوء عقیدت -
**Impinge**, *v. i. & t.*: (۱) تصادم ھونا ؛ ٹکر لگنا - (۲) (ایک چیز کو دوسری چیز سے) ٹکرانا -
**impingement**, *n.*: تصادم ؛ ٹکر ؛ صدمہ -
**Impious**, *a.*: بے دین ؛ نا پرھیز گار ؛ بے ادب ؛ بے عقیدت ؛ بداعمال -
**impiously**, *adv.*: بے دینی سے وغیرہ -
**Impish**, *a.*: شیطان ؛ شریر بچہ کی طرح -
**impishly**, *adv.*: شرارت سے ؛ شیطنت سے -
**impishness**, *n.*: شیطنت ؛ شرارت -
**Impiteous**, *a.*: (شعر) بے رحم ؛ بے درد ؛ بے رحمانہ ؛ بے دردانہ -
**Implacable**, *a.*: جس کو تسکین نہ دی جاسکے ؛ سخت ؛ کٹر ؛ سخت دل ؛ سنگدل -
**implacability**, *n.*: سنگدلی ؛ کٹر پن -
**implacably**, *adv.*: سنگدلی سے ؛ کٹر پن سے -
**Implacental**, *a.*: بے آنول -
**Implant**, *v. t.*: (۱) نصب کرنا ؛ گاڑنا - (۲) ذھن نشین کرنا ؛ نقش کرنا - (۳) بونا ؛ لگانا (درخت) -
**implantation**, *n.*: نصب کرنا وغیرہ -
**Impledge**, *v. t.*: گرو رکھنا ؛ رھن رکھنا ' مکفول کرنا -
**Implement**, *n.*: (۱) گھر کے اسباب وغیرہ میں سے کوئی شے ؛ رخت ؛ (جمع) اسباب ؛ سازوسامان - (۲) اوزار ؛ آلہ (خصوصاً جمع میں) - (۳) (اسکاچستان کا قانون) تعمیل (معاھدہ وغیرہ) -
**Implement**, *v. t.*: (۱) (خصوصاً اسکاچستان) تعمیل کرنا ؛ پورا کرنا (معاھدہ وغیرہ) - (۲) پر کرنا ؛ بھرنا ؛ مکمل کرنا -
**Impletion**, *n.*: (۱) بھرنا ؛ پر کرنا - (۲) بھرا ھونا ؛ پر ھونا -
**Implicate**, *n.*: (بات کا) پہلو ؛ ضمنی مفہوم ؛ منشا -
**Implicate**, *v. t.*: (۱) الجھانا ؛ لپیٹنا - (۲) معنی نکلنا ؛ پہلو نکلنا ؛ نتیجہ نکلنا - (۳) ماخوذ کرنا ؛ پھانسنا ؛ لپیٹ لینا -
**implication**, *n.*: (۱) الجھاؤ ؛ پیچ ؛ لپیٹ ؛ ماخوذ کرنا یا ھونا - (۲) پہلو ؛ کنایہ ؛ اشارہ ؛ منشا ؛ مراد ؛ مفہوم ؛ نتیجہ -
**implicative**, *a.*: نتیجہ خیز ؛ پہلو رکھنے والی ؛ دلالت کرنے والی -

**Implicit**, *a.*: (۱) مقدر ؛ جس کی طرف اشارہ ھو مگر صاف الفاظ میں ذکر نہ ھو - (۲) مضمر -
*i. faith*: (۱) کامل عقیدہ - (۲) بالواسطہ عقیدہ -
**implicitly**, *adv.*: بالکنایہ -
**implicitness**, *n.*: مقدر ھونا ؛ مضمر ھونا -
**Implore**. *v. t.*: (۱) بہ منت چاھنا ؛ مانگنا ؛ درخواست کرنا - (۲) التجا کرنا ؛ التماس کرنا ؛ منت سماجت کرنا -
**imploringly**, *adv.*: التجا سے ؛ منت سے -
**imploringness**, *n.*: عاجزی ؛ منت سماجت -
*Impluvium*(-ploo-), *n.*: (قدیم روما) حوض جس میں چھت کے کھلے ھوئے حصہ سے بارش کا پانی گرے -
**Imply**, *v. t.*: (۱) دلالت کرنا ؛ نتیجہ نکلنا - (۲) مفہوم ھونا ؛ مراد ھونا - (۳) اشارہ کرنا ؛ پہلو نکلنا -
**impliedly**, *adv.*: اشارتاً ؛ کنایتاً ؛ بالکنایہ -
**Impolicy**, *n.*: (۱) ناقص تدبیر ؛ غلط طرز عمل ؛ سر سری تدبیر - (۲) خلاف مصلحت ھونا ؛ نا مناسب ھونا ؛ مضر ھونا -
**Impolite**, *a.* (-est): کج اخلاق ؛ بد تہذیب' بد تمیز ؛ نا شائستہ ؛ نا معقول -
**impolitely**, *adv.*: نا شائستگی سے ؛ بد تہذیبی سے -
**impoliteness**, *n.*: نا شائستگی ؛ بد تمیزی ؛ کج اخلاقی -
**Impolitic**, *a.*: (۱) خلاف مصلحت ؛ نا مناسب ؛ مضر - (۲) کوتاہ اندیش ؛ نا عاقبت اندیش ؛ بے تدبیر -
**impoliticly**, *adv.*: کوتاہ اندیشی سے ؛ خلاف مصلحت ؛ سوء تدبیر سے -
**Imponderable**, *a. & n.*: (۱) (طبیعیات) بے ثقل ؛ بےوزن - (۲) بہت ھلکا ؛ سبک - (۳) غیر مادی - (۴) بےوزن شے ؛ ھلکی یا غیر مادی شے -
**Imponent**, *a. & n.*: (فرض وغیرہ) عائد کرنے والا (شخص) -
**Import**, *v. t.*: (۱) در آمد کرنا ؛ باھر سے لانا ؛ ملک میں داخل کرنا - (۲) دلالت کرنا ؛ مفہوم رکھنا ؛ ظاھر کرنا - (۳) اظہار کرنا ؛ خبر دینا ؛ بتانا - (۴) اھمیت رکھنا ؛ اھم ھونا -
**importable**, *a.*: قابل در آمد -
**importability**, *n.*: قابل در آمد ھونا -
**importation**, *n.*: در آمد ؛ باھر سے لانا -
**importer**, *n.*: در آمد کرنے والا ؛ باھر سے مال لانے والا ؛ داخل کرنے والا -
**Import**, *n.*: (۱) معنی ؛ مفہوم ؛ مطلب - (۲) اھمیت - (۳) (جمع) اشیاے در آمد - (۴) در آمد ؛ داخلہ -
**Importance**, *n.*: (۱) اھمیت ؛ قدر و قیمت ؛ پایہ ؛ وزن ؛ بوجھ ؛ قدر و منزلت ؛ رتبہ ؛ وقار - (۲) (عموماً self -i. میں) اپنے آپ کو بڑا سمجھنا ؛ تشخص -
**Important**, *a.*: (۱) اھم ؛ ضروری ؛ وقیع ؛ بہت بڑا - (۲) تشخص مآب ؛ خود پسند -
**importantly**, *adv.*: اھمیت سے ؛ خود پسندی سے -
**Importunate**, *a.*: (۱) مبرم ؛ سخت اصرار کرنے والا ؛ پیچھے پڑنے والا ؛ چم چچڑ ؛ چمٹو - (۲) نہایت ضروری -
**importunately**. *adv.*: سخت اصرار سے ؛ چم چچڑ پن سے -
**importunity**, *n.*: سخت اصرار ؛ چم چچڑ پن ؛ ابرام -
**Importune**, *v. t.*: سخت اصرار کرنا ؛ پیچھے پڑجانا -
**Impose**, *v. t. & i.*: (۱) (قدیم) کسی شے پر رکھنا ؛

اوپر رکھنا - (۲) (طباعت) (ٹائپ کے صفحات کو) ترتیب کے ساتھ رکھنا اور فرمے میں جمانا - (۳) لگانا ؛ عائد کرنا ؛ مقرر کرنا - (۴) (کوئی چیز کسی کے) گلے منڈھنا ؛ سرڈالنا - (۵) مرعوب کرنا -

*i. upon*: ٹھگنا ؛ آنکھوں میں خاک ڈالنا -

**imposingly**, *adv.*: مرعوب کرتے ہوئے -

**imposingness**, *n.*: رعب دار ہونا -

**Imposition**, *n.*: (impose دیکھو) (۱) لگانا ؛ عائد کرنا وغیرہ - (۲) (کلیسا کی رسموں میں) سرپر ہاتھ رکھنا - (۳) محصول؛ لگان ؛ ٹیکس - (۴) دھوکا ؛ ٹھگنا - (۵) وہ کام جو اسکول میں سزا کے طور پر دیا جاتا ھے ؛ تعزیری کام -

**Impossible**, *a.*: (۱) نا ممکن؛ محال؛ ان‌ھونی- (۲) غیر آسان؛ مشکل (غیرفصیح) - (۳) (بول چال) تکلیف دہ ؛ ناقابل برداشت -

**impossibility**, *n.*: (۱) نا ممکن ہونا ؛ عدم امکان - (۲) امر محال -

**impossibly**, *adv.*: نا ممکن طور پر -

**Impost**, *n.*: (۱) (تاریخ) محصول ؛ ٹیکس ؛ لگان ؛ چنگی ؛ خراج ؛ باج - (۲) (گھوڑ دوڑ کی اصطلاح) زائد بوجھ جو کم زور گھوڑے کو مساوی موقع دینے کے لئے قوی گھوڑے پر رکھا جائے ؛ مزید وزن -

**Impost**, *n.*: ستون کا وہ حصہ جس پر محراب قائم ہوتی ھے؛ ستون کی کگر -

**Impostor**, *n.*: (۱) رنگا سیار؛ بنا ہوا - (۲) دغا باز؛ ٹھگ ؛ مکار ؛ عیار ؛ فریبی -

**impostrous**, *a.*: مکارانہ ؛ عیارانہ ؛ دغا بازی کا ؛ فریب کا ؛ جعلی -

**Impostume, -thume**, *n.*: پھوڑا ؛ دنبل -

**Imposture**, *n.*: فریب ؛ مکر ؛ عیاری ؛ دغا بازی ؛ جعل ؛ ٹھگائی -

**Impot**, *n.*: imposition (مدرسہ کے بچوں کی زبان میں) (معنی نمبر ۵) کا مخفف -

**Impotent**, *a.*: (۱) کم زور ؛ مجبور ؛ بے بس ؛ بے دست و پا ؛ قوت سے محروم - (۲) ضعیف ؛ معذور ؛ لاچار - (۳) نا مرد ؛ رجولیت سے محروم -

**impotence, -ency**, *nn.*: کم زوری ؛ مجبوری ؛ بے بسی ؛ ضعف ؛ معذوری ؛ نا مردی -

**impotently**, *adv.*: کم زوری سے؛ نا توانی سے ؛ نا مردی سے-

**Impound**, *v. t.*: (۱) مویشی خانے (کانجی ہاوس) میں بند کرنا ؛ چار دیواری میں بند کردینا - (۲) با ضابطہ قبضہ کرنا ؛ باقاعدہ قبضہ لینا - (۳) ضبط کرنا -

**Impoverish**, *v. t.*: (۱) غریب کرنا ؛ کنگال کرنا ؛ مفلس کرنا ؛ قلاش کرنا - (۲) ضعیف کرنا -

**impoverishment**, *n.*: افلاس ؛ کم زور کرنا یا ہونا -

**Impracticable**, *a.*: (۱) نا ممکن العمل ؛ نا قابل عمل - (۲) ضدی ؛ بے قابو ؛ بے ڈھب ؛ مشکل سے قابو میں آنے والا - (۳) دشوار گزار ؛ ناگزار (سڑک وغیرہ) -

**impracticability, impracticableness**, *nn.*: نا قابل عمل ہونا ؛ ضدی ؛ بے قابو ہونا ؛ خراب یا دشوار گزار ہونا -

**impracticably**, *adv.*: نا قابل عمل طور پر ؛ ضد سے -

**Imprecate**, *v. t.*: کوسنا ؛ بد دعا دینا -

**imprecation**, *n.*: کوسنا ؛ بد دعا -

**imprecatory**, *a.*: کوسنے کی ؛ بد دعا کی -

**Impregnable**, *a.*: (۱) نا قابل تسخیر ؛ جو بزور شمشیر فتح نہ ہوسکے ؛ اجیت - (۲) (استعارتاً) نہایت مستحکم یا مضبوط ؛ جس پر حملہ نہ ہوسکے -

**impregnability**, *n.*: ناقابل تسخیر ہونا ؛ مضبوطی -

**impregnably**, *adv.*: نا قابل تسخیر طور پر -

**Impregnate**, *a.*: (۱) حاملہ ؛ گابھن - (۲) معنی خیز ؛ نتیجہ خیز - (۳) مملو ؛ پر ؛ بھرا ہوا ؛ ڈوبا ہوا ؛ معمور ؛ لبریز -

**Impregnate**, *v. t.*: (۱) حاملہ کرنا ؛ گابھن کرنا - (۲) کوٹ کوٹ کر بھرنا ؛ رگ و ریشے میں بھر دینا ؛ لبریز کر دینا -

**impregnation**, *n.*: حمل ؛ گابھن ہونا ؛ معمور یا لبریز کرنا یا ہونا -

**Impresario**, *n.*: تماشے کا مینیجر ، خصوصاً گانے کے جلسوں کا -

**Imprescriptible**, *a.*: جو قانوناً ساقط نہ ہو سکے -

*i. right*: حق جو انقضاے زمانہ سے زایل نہ ہو -

**Impress**, *n.*: (۱) ٹھپا ؛ مہر؛ نقش؛ چھاپہ - (۲) (استعارتاً) مخصوص علامت یا نشان -

**Impress**, *v. t.*: (۱) نقش ثبت کرنا ؛ مہر لگانا ؛ ٹھپا لگانا - (۲) ذھن نشین کرنا ؛ دل پر نقش کرنا ؛ دل میں بٹھا دینا - (۱) بہت متاثر کرنا ؛ گہرا اثر ڈالنا -

**impressibility**, *n.*: نقش پذیری ؛ اثر پذیری -

**impressible**, *a.*: نقش پذیر ، اثر پذیر -

**Impress**, *v.t.*: (۱) جبراً فوج میں بھرتی کرنا - (۲) مفاد عامہ کے لئے ضبط کرلینا (اسباب وغیرہ) - (۳) دلیل کے طور پر استعمال کرنا -

**impressment**, *n.*: جبری بھرتی ؛ ضبطی -

**Impression**, *n.*: (۱) ٹھپا ، مہر وغیرہ لگانا - (۲) نشان ؛ نقش ؛ چھاپا ؛ ٹھپا ؛ مہر - (۳) چھپی ہوئی کاپی - (۴) کتاب وغیرہ کی ایک اشاعت کی کاپیاں ؛ اشاعت ؛ اڈیشن - (۵) گمان؛ خیال ؛ تصور ؛ ارتسام - (۶) اثر ؛ تاثیر -

**Impressionable**, *a.*: جلد متاثر ہونے والا ؛ زود اثر پذیر ؛ زود تاثر (ج) -

**impressionability**, *n.*: زود اثر پزیری ؛ زود تاثری -

**Impressionism**, *n.*: (نقاشی) اثر پرستی ؛ نقاشی کا وہ طورجس میں جزئیات کی تکمیل پر زور نہیں دیا جاتا ھے بلکہ تصویر کے مجموعی اثر پر -

**impressionary**, *a.*: اثر پرستی کا -

**impressionist**, *n.*: اثر پرست نقاش یا مصور -

**imressionistic**, *a.*: اثر پرستانہ ؛ اثر پرستی کے متعلق -

**Impressive**, *a.*: موثر ؛ دل نشیں ؛ پر اثر -

**impressively**, *adv.*: موثر طور پر -

**impressiveness**, *n.*: موثر یا دل نشیں ہونا -

**Imprest**, *n.* : وہ رقم جو کسی سرکاری کام کے لئے پیشگی دی جائے -

**Imprimatur**, *n.*: کتاب چھاپنے کی اجازت ؛ اجازت طبع (خصوصاً رومن کیتھولک کلیسا کے ذمہ دار عہدہ دار کی عطا کی ہوئی باضابطہ اجازت )؛ ( استعارتاً ) منظوری-

**Imprimis**, *adv.* : اولاً ؛ ایک تو -

**Imprint**, *n.* : ٹھپا چھاپہ ؛ نقش-

*publisher's, printer's i.* : طابع یا ناشر کے نام وغیرہ کا ٹھپا -

**Imprint**, *v. t.* : (۱) ( کسی چیز پر نقش وغیرہ ) ٹھپا کرنا ، چھاپنا- (۲) دل نشیں ، ذہن نشیں کرنا -

**Imprison**, *v, t.* : (۱) قید کرنا ؛ محبوس کرنا ، قید خانے میں ڈالنا - (۲) ( استعارتاً ) بند کر دینا ؛ مقید کر دینا؛ قید کر دینا -

**imprisonment**, *n.* : قید ؛ اسیری ؛ حبس -

**Improbable**, *a.* : غیر اغلب ؛ مستبعد ؛ بعید از قیاس -

**improbability**, *n.* : بعید از قیاس ہونا -

**improbably**, *adv.* : بعید از قیاس طور پر -

**Improbity**, *n.* : (۱) بے ایمانی ؛ بددیانتی- (۲) شرارت ؛ بدمعاشی

**Impromptu**, *adv. n. & a.* : (۱) فی البدیہ ؛ وقت کے وقت - (۲) وہ نغمہ جو وقت کے وقت ترتیب دے لیا جائے؛ برجستہ نغمہ -

**Improper**, *a.* : (۱) نا مناسب؛ بےجا ؛ بے موقع؛ نازیبا ؛ بے محل- (۲) ناسزاوار ؛ نا شائستہ ؛ نا معقول ؛ بیہودہ - (۳) نا درست ؛ غلط ؛ ناقص -

*i. fraction* : وہ کسر جس کا شمار کنندہ نسب نما سے بڑا ہو؛ کسر غیر صحیح -

**improperly**, *adv.* : نا مناسب طور پر؛ نا شائستہ طریقے سے ؛ غلط ( طور پر ) -

**Impropriate**, *v. t.* : پادریوں کی جائداد ضبط کرنا ؛ کلیسا کی اراضی وغیرہ دوسروں کو دے دینا -

**impropriate**, *a.* : کلیسا سے ضبط کی ہوئی -

**impropriation**, *n.* : کلیسائی جائداد کی ضبطی -

**Impropriator**, *n.* : وہ شخص جس کو کلیسا کی ضبط شدہ جائداد دی جائے -

**Impropriety**, *n.* : (۱) ناشائستگی ؛ نا معقولیت ؛ بیہودگی - (۲) نادرستی ؛ غلطی ؛ سقم - (۳) ناموزونیت ؛ بیجا یا بے محل ہونا -

**Improvable**, *a.* : (۱) قابل اصلاح ؛ قابل درستی؛ قابل ترقی ؛ تربیت پذیر ؛ ترقی پذیر- (۲) زراعت کے قابل؛ قابل زراعت -

**improvability, improvableness**, *n n.* : اصلاح پذیری ؛ تربیت پذیری ؛ قابل زراعت ہونا -

**Improve**, *v.t. & i.* : (۱) اصلاح کرنا ؛ سدھارنا ؛ بہتر کرنا ؛ ترقی دینا ؛ سدھرنا ؛ بہتر ہونا؛ اصلاح ہونا - (۲) فائدہ اٹھانا ؛ کام لینا ( موقع سے ) - (۳) ( موقع سے کام لیکر بغرض اصلاح ) نصیحت آمیز تقریر کرنا؛ وعظ کہنا -

*i. away* : اصلاح کر کے دور کرنا -

*i. upon* : بڑھ جانا ؛ بہتر کرنا -

**improvement**, *n.* : اصلاح؛ درستی ؛ بہتری ؛ ترقی -

**Improver**, *n.* : (۱) اصلاح کرنے والا ؛ ترقی دینے والا- (۲) کارآموز؛ وہ شخص جو کسی پیشے کو سیکھنے کے لئے مفت یا کم اُجرت پر کام کرے -

**Improvident**, *a.* : (۱) کوتاہ اندیش ؛ نا عاقبت اندیش - (۲) فضول خرچ؛ مسرف ؛ مسرفانہ - (۳) بے پروا ؛ لا اُبالی

**improvidence**, *n.* : نا عاقبت اندیشی ؛ فضول خرچی ؛ لا ابالی پن -

**improvidently**, *adv.* : نا عاقبت اندیشی سے وغیرہ -

**Improvisator, improv(v)isatore**, *n.* : (۱) وقت کے وقت نغمہ ترتیب دینے والا - (۲) فی البدیہہ تقریر کرنے والا یا شعر کہنے والا -

**improv(v)istrice**, *n.* : ( لفظ مذکورۂ بالا کا مونث ) -

**Improvise**, *v.t.* : (۱) فی البدیہہ تقریر کرنا یا شعر کہنا یا نغمہ ترتیب دینا - (۲) وقت کے وقت مہیا کر لینا

**improvisation**, *n.* : (۱) وقت کے وقت مہیا کی ہوئی چیز - (۲) برجستہ تقریر یا شعر یا نغمہ -

**improvisatorial, improvisatory**, *a a.* : برجستہ؛ فی البدیہہ -

**Imprudent**, *a.* : نا عاقبت اندیش ؛ بےاحتیاط؛ نا عاقبت اندیشانہ؛ خلاف احتیاط -

**imprudence**, *n.* : نا عاقبت اندیشی ؛ بے احتیاطی -

**imprudently**, *adv.* : نا عاقبت اندیشی سے ؛ بے احتیاطی سے -

**Impudent**, *a.* : (۱) شوخ ؛ ڈھیٹ ؛ دیدہ دلیر - (۲) بے شرم ؛ بے حیا ؛ بے غیرت - (۳) گستاخ ؛ بد تمیز ؛ بد تہذیب .

**impudence**, *n.* : بے حیائی ؛ بے شرمی ؛ بے غیرتی ؛ بے حجابی ؛ دیدہ دلیری -

**impudently**, *adv.* : ڈھٹائی سے ؛ بے حیائی سے ؛ بے شرمی سے ؛ گستاخی سے -

**Impugn**, *v. t.* : اعتراض کرنا ؛ گرفت کرنا ؛ تردید کرنا -

**impugnable**, *a.* : قابل تردید ؛ قابل گرفت -

**impugnment**, *n.* : تردید ؛ اعتراض ؛ گرفت -

**Impuissant**, *a.* : کمزور ؛ بے بس -

**impuissance**, *n.* : کمزوری ؛ بے بسی -

**Impulse**, *n.* : (۱) صدمہ ؛ دھکا - (۲) ( حرکیات ) صدمہ - (۳) تشویق ؛ ہیجان ؛ تہییج ؛ تحریک ؛ ابھارنا ؛ اکسانا - (۴) لہر ؛ ترنگ ؛ من کی موج - (۵) قوت رفتار ؛ زور -

**Impulsion**, *n.* : (۱) دھکا ؛ صدمہ - (۲) تشویق ؛ ابھارنا ؛ اکسانا - (۳) زور ؛ قوت رفتار

**Impulsive**, *a.* : (۱) محرک - (۲) من موجی ( شخص )؛ بیچین ( طبیعت ) ؛ اضطراری ( فعل )-

**impulsively**, *adv.* : اضطراری طور پر -

**impulsiveness**, *n.* : من موجی پن؛ بیچینی ( طبیعت کی)-

**Impunity**, *n.* : (۱) پاداش یا سزا سے بریت - (۲) ( فعل کے ) برے نتائج سے بریت -

*with i.*: بے خوفِ سزا -

**impure**, *a.*: ( ۱ ) گندا ؛ میلا - ( ۲ ) بے عصمت ؛ بے عفت ؛ ( ۳ ) میل کا ؛ غیر خالص - ( ۴ ) ملواں ؛ دوسرے رنگ سے مخلوط ( رنگ ) -

**impurely**, *adv.*: غیر خالص طور پر -

**impurity**, *n.*: میلا پن ؛ نجاست ؛ گندگی ؛ بے عصمت ہونا -

**Impute**, *v. t.*: ( ۱ ) ( فعل کو کسی کی طرف ) منسوب کرنا ؛ الزام یا تہمت رکھنا - ( ۲ ) ( دینیات ) ایک شخص کی نیکی یا گناہ کا ذمہ دار دوسرے شخص کو قرار دینا -

**imputability**, *n.*: ( کسی شخص کا قصور وغیرہ سے ) منسوب کیا جاسکنا -

**imputation**, *n.*: نسبت ؛ منسوب کرنا یا ہونا ؛ اتہام ؛ تہمت -

**imputative**, *a.*: اتہام آمیز ؛ تہمت کا -

**imputatively**, *adv.*: اتہام آمیز طور سے ؛ تہمت رکھتے ہوئے -

**In**, *prep.*: ( حرف ربط ) ( ۱ ) میں ؛ بیچ ؛ در ؛ اندر ؛ درمیان - ( ۲ ) پہنے ہوئے ( جیسے in brown boots ) - ( ۳ ) پر ( جیسے belive in, rejoice in )

*i. itself*: بجائے خود ؛ اور چیزوں سے قطع نظر کر کے -

*i. so far as*: جس حد تک ؛ جہاں تک کہ

*i. that*: چونکہ ؛ کیونکہ

*nothing, little, not much, i. it*: ( گھڑ دوڑ کی اصطلاح ) معلوم نہیں کون جیتے گا -

*not i. it.*: غیر اہم حریف یا مد مقابل -

**In**, *adv.*: اندر ؛ اندر کی طرف -

*be, keep, i. with*. دوستی ہونا یا رکھنا -

*he is i.*: ( کرکٹ ) وہ کھیل رہا ہے -

*in and out*: ابھی اندر ابھی باہر -

*i. for*: ( ۱ ) ( کسی آفت میں ) مبتلا ؛ پھیر میں ؛ چکر میں - ( ۲ ) مقابلے میں شریک -

*i. with it.*: اس کو اندر رکھو یا اندر لے جاؤ

*keep the fire i.*: آگ کو روشن رکھو -

*throw in the harness*: اوپر سے ؛ مزید براں -

*train is i.*: گاڑی آگئی ہے -

**In**, *a.*: داخلی ؛ اندرونی -

*i. patient*: وہ مریض جو ہسپتال میں رہ کر علاج کرائے ؛ داخلی مریض ؛ اندرونی مریض -

**In**, *n.*: ( سیاسیات ؛ جمع ) وہ سیاسی جماعت جو بر سر اقتدار ہو ؛ حکمران جماعت -

*ins and outs*: ( استعارتاً ) جزئیات ؛ تفصیلی معلومات -

*In*, *prep.*: ( حرف ربط ) ( لاطینی ) -

*i. articulo mortis*: بوقت انتقال ؛ بوقت مرگ ؛ مرتے دم -

*i. commendam*: تولیت میں ؛ نگرانی میں ؛ امانت میں -

*i. esse*: واقعی ؛ موجود ؛ بالفعل -

*i. extenso*: بالتفصیل ؛ مفصل طور پر -

*i. extremis*: قریب مرگ -

*i. flagrante delicto*: عین ارتکاب جرم کی حالت میں -

*i. forma pauperis*: بصیغۂ مفلسی ؛ بوجہ ناداری خرچے سے مستثنیٰ -

*i. loco parentis*: ماں یا باپ کی جگہ ؛ بمنزلہ والد یا والدہ -

*i. medias res*: معاملات کے بیچ میں ؛ تفصیلات کے درمیان ؛ اصل سخن ؛ بے تمہید و تقریب اصل مطلب -

*i. memoriam*: بہ یادگار -

*i. nubibus*: ( ۱ ) ( لغوی معنی ) بادلوں میں - ( ۲ ) خیالی ؛ دھندلا - ( ۳ ) غیر طے شدہ ؛ نا قابل تکمیل

*i. partibus ( infidelium)*: ( رومی کلیسا ) دارالشرک میں ؛ دارالحرب میں -

*i. posse*: ممکن ؛ بالقوہ -

*i. propria persona*: خود ؛ بہ نفس نفیس -

*i. puris naturalibus*: ننگا مادر زاد ؛ بالکل برہنہ -

*i. situ*: اپنی ( اصلی ) جگہ پر -

*i. statu pupillari*: بولایت -

*i. statu quo*: بدستور ؛ مثل سابق -

*i. terrorem*: بطور تنبیہ کے ؛ متنبہ کرنے کے لئے

*i. toto*: بالکل ؛ پوری طرح ؛ سراسر -

**In-**: ( سابقہ ) ( لاطینی ) اندر ؛ پر ؛ طرف وغیرہ -

**In-**: ( سابقہ بہ معنی ) نفی -

**-in**: ( لاحقہ ) ( کیمیا ) neutral مرکبات کے آخر میں آتا ہے جیسے albumin-

**-ina**: ( لاحقہ ) مونث کی علامت -

**-ina**: ( لاحقہ ) لاطینی اسم صفت کی جمع کی علامت -

**Inability**, *n.*: ( ۱ ) نا قابلیت ؛ نالائقی - ( ۲ ) معذوری ؛ مجبوری -

**Inaccessible**, *a.*: ( ۱ ) رسائی سے باہر ؛ پہنچ سے باہر ؛ نا قابل حصول - ( ۲ ) جس کے ہاں رسائی مشکل ہو ؛ کم آمیز ؛ کم اختلاط -

**inaccessibility**, *n.*: پہنچ سے باہر ہونا ؛ نا قابل حصول ہونا ؛ کم آمیزی -

**inaccessibly**, *adv.*: رسائی سے باہر ؛ نا قابل حصول طور پر -

**Inaccurate**, *a.*: غلط ؛ غیر صحیح ؛ نا درست ؛ ناقص ؛ خلاف واقعہ

**inaccuracy**, *n.*: نا درستی ؛ غلطی ؛ سقم -

**inaccurately**, *adv.*: غلط طور پر ؛ ناقص طور پر -

**Inaction**, *n.*: (۱) عدم حرکت یا عدم عمل ؛ بے شغلی ؛ بیکاری - (۲) سستی ؛ کاہلی ؛ آلکس -

**inactive**, *a.*: کاہل ؛ سست ؛ مجہول ؛ بے شغل ؛ بے حرکت ؛ بیکار ؛ رکا ہوا ؛ بند ؛ بے حرکت -

**inactively**, *adv.*: کاہلی سے ؛ سستی سے -

**inactivity**, *n.*: عدم حرکت یا عدم عمل ؛ کاہلی ؛ سستی ؛ بے شغلی ؛ بے کاری -

**Inadaptability**, *n.*: مطابقت یا توافق کی صلاحیت نہ ہونا ؛ بے سازگاری -

**Inadequate**, *a.*: (ا) نا کافی ؛ قلیل ؛ تھوڑا ؛ کم ؛ ادھورا ؛ ناقص -
**inadequacy**, *n.*: کوتاھی ؛ کمی ؛ کافی نہ ھونا -
**inadequately**, *adv.*: نا کافی طور پر ؛ ناقص طور پر -
**Inadhesive**, *a.*: بے چپک ؛ بے لیس -
**Inadmissible**, *a.*: نا قابل قبول ؛ نا قابل تسلیم ؛ نا قابل منظوری ؛ نا قابل سماعت -
**inadmissibility**, *n.*: نا قابل قبول ھونا ؛ نا قابل تسلیم ھونا -
**Inadvertent**, *a.*: (ا) بے توجہ ؛ غافل - (۲) غیر ارادی ؛ بے ارادہ ؛ بلا قصد -
**inadvertence, -ency**, *nn.*: غفلت ؛ بے توجہی -
**inadvertently**, *adv.*: غفلت سے ؛ بے توجہی سے ؛ بلا قصد ؛ بے ارادہ -
**Inalienable**, *a.*: غیر منفک ؛ نا قابل انتقال -
**inalienability**, *n.*: غیر منفک ھونا ؛ نا قابل انتقال ھونا -
**inalienably**, *adv.*: غیر منفک طور پر -
**Inalterable**, *a.*: نا قابل تغیر ؛ نا قابل تبدیل ؛ غیر تغیر پذیر ؛ غیر متغیر ؛ اٹل -
**inalterability**, *n.*: غیر تغیر پذیری ؛ نا قابل تغیر ھونا -
**inalterably**, *adv.*: نا قابل تغیر طور پر -
*Inamorato*, *n.*: عاشق ؛ شیدائی -
**Inane**, *a.* & *n.*: (ا) خالی ؛ تھی ؛ بے مغز - (۲) بیوقوف ؛ احمق ؛ احمقانہ ؛ نامعقول ؛ لغو
*the i.*: خلا ؛ فضاے غیر محدود -
**inanely**, *adv.*: (ا) خالی پن سے - (۲) بیوقوفی سے ؛ حماقت سے -
**inanity**, *n.*: خالی ھونا ؛ خلا ؛ بے مغزی ؛ بیوقوفی ؛ حماقت -
**Inanimate**, *a.*: (ا) بے روح ؛ بے جان ؛ غیر ذی روح (۲) مردہ دل ؛ بیحس ؛ کند -
**inanimately**, *adv.*: (ا) بے جان یا غیر ذی روح کی حیثیت سے - (۲) مردہ دلی سے ؛ بیحسی سے -
**inanimation**, *n.*: (ا) بے جان ھونا ؛ غیر ذی روح ھونا - (۲) مردہ دلی ؛ بیحسی -
**Inanition**, *n.*: خلو ؛ خالی ھونا ( خصوصاً عدم تغذیہ کی وجہ سے ) -
**Inappeasable**, *a.*: فرو نہ ھونے والا ؛ سیر نہ ھونے والا -
**Inappellable**, *a.*: جس کے خلاف مرافعہ نہ ھو سکے ، نا قابل اپیل ؛ نا قابل مرافعہ -
**Inappetence**, *n.*: خواھش نہ ھونا ؛ آرزو نہ ھونا ؛ بے رغبتی -
**Inapplicable**, *a.*: جو صادق نہ آئے ؛ نا قابل اطلاق ؛ بے محل ؛ نا موزوں ؛ غیر مطابق -
**inapplicability**, *n.*: نا مطابقت ؛ نا موزونیت -
**inapplicably**, *adv.*: بلا مطابقت ؛ بے محل یا نا موزوں طور پر -
**Inapposite**, *a.*: ناموزوں ؛ بے محل ؛ بے موقع -
**inappositely**, *adv.*: بے محل ، بے موقع ، نا موزوں طور پر -
**Inappreciable**, *a.*: (ا) غیر محسوس ؛ خفیف - (۲) نا قابل لحاظ -
**inappreciably**, *adv.*: غیر محسوس طور پر ؛ نا قابل قدر طور پر -
**Inappreciation**, *n.*: نا شناسی ؛ نا قدری ؛ عدم احساس -
**inappreciative**, *a.*: نا قدر ؛ نا قدرانہ ؛ نا شناسانہ -

**Inapprehensible**, *a.*: نا قابل فہم ؛ نا قابل ادراک -
**Inapproachable**, *a.*: جس کے قریب پہنچ نہ سکیں ؛ پہنچ سے باھر ؛ رسائی سے باھر -
**Inappropriate**, *a.*: غیر مناسب ؛ غیر موزوں ؛ بے محل ؛ بے موقع ؛ بے جوڑ -
**inappropriately**, *adv.*: نا مناسب طور پر ؛ غیر موزوں طور پر -
**inappropriateness**, *n.*: غیر موزونی ؛ نا مناسبت ؛ بے محل ھونا -
**Inapt**, *a.*: نا قابل ؛ نا اھل ؛ نا موزوں -
**inaptitude**, *n.*: نا قابلیت ؛ نا لائقی -
**inaptly**, *adv.*: نا قابلیت سے -
**inaptness**, *n.*: نا قابلیت ؛ نا لائقی -
**Inarch**, *v. t.*: ایک درخت میں دوسرے درخت کی شاخ کو کاٹے بغیر پیوند لگانا -
**Inarm**, *v. t.*: ( شعر ) گلے لگانا ؛ آغوش میں لینا ؛ معانقہ کرنا -
**Inarticulate**, *a.*: (ا) غیر مربوط ؛ بے ربط - (۲) ( کلمہ ) مہمل ؛ غیر واضح ؛ نا صاف - (۳) جو صاف نہ بول سکے - (۴) گونگا -
**inarticulately**, *adv.*: غیر مربوط طور پر ؛ اس طرح کہ سمجھ میں نہ آسکے -
**inarticulateness**, *n.*: بے ربطی ؛ مہمل ھونا ؛ گونگا پن -
**Inartificial**, *a.*: (ا) بھدا ؛ بھونڈا ؛ بد نما ؛ بے اصول ؛ صناعی ( آرٹ ) کے اصول کے خلاف - (۲) بے تکلف ؛ سادہ ؛ بے بناوٹ ؛ بلا تصنع ؛ فطری -
**inartificially**, *adv.*: (ا) بھونڈے پن سے - (۲) بے تکلفی سے ؛ بے بناوٹ -
**inartistic**, *a.*: (ا) بے اصول ؛ صناعی ( آرٹ ) کے اصول کے خلاف - (۲) بھدا ؛ بھونڈا ؛ بد نما - (۳) صناعی ( آرٹ ) سے نا واقف -
**inartistically**, *adv.*: بھدے پن سے ؛ صناعی کے اصول کے خلاف -
**Inasmuch**, *adv.*, *i.as*: (ا) چونکہ ؛ کیونکہ - (۲) ( قدیم ) جہاں تک کہ -
**Inattention**, *n.*: (ا) بے توجہی - (۲) غفلت ؛ بے پروائی - (۳) بے اعتنائی ؛ بے رخی -
**inattentive**, *a.*: بے توجہ ؛ بے پروا ؛ غافل ؛ بے اعتنائی کرنے والا -
**inattentiveness**, *n.*: غفلت ؛ بے پروائی ؛ بے توجہی ؛ بے اعتنائی ؛ بیرخی -
**Inaudible**, *a.*: جو سنا نہ جا سکے ؛ جو سنائی نہ دے ؛ بہت دھیما ؛ بے آواز -
**inaudibility**, *n.*: بے آوازی ؛ سنا نہ جا سکنا -
**inaudibly**, *adv.*: چپکے سے ؛ بہت دھیمی آواز میں -
**Inaugural**, *a.*: افتتاح کے متعلق ؛ افتتاحی ؛ با ضابطہ آغاز کیا جانے کا -
**Inaugurate**, *v. t.*: (ا) رسمی طور پر جائزہ دلانا ( عہدے کا ) - (۲) دھوم دھام سے شروع کرنا ؛ با ضابطہ شروع کرنا - (۳) افتتاح کرنا -
**inauguration**, *n.*: (ا) افتتاح ؛ دھوم دھام سے یا باضابطہ

کوئی کام شروع کرنا یا عہدے کا جائزہ لینا ؛ با ضابطہ آغاز -

**inaugurator**, *n.* : افتتاح کرنے والا ؛ رسمی طور پر آغاز کرنے والا -

**inauguratory**, *a.* : افتتاحی -

**Inauspicious**, *a.* : بد شگون ؛ بد فال ؛ نا مبارک ؛ منحوس -

**inauspiciously**, *adv.* : بد شگونی سے ؛ نحوست سے -

**inauspiciousness**, *n.* : بد شگونی ؛ نحوست ؛ بد فالی -

**Inboard**, *adv.* & *a.* : ( بحری ) جہاز کے پہلو یا وسط میں ؛ وسط جہاز یا طرف جہاز کا -

**Inborn**, *a.* : خلقی ؛ جبلی ؛ فطری -

**Inbreathe**, *v. t.* : سانس کے ساتھہ اندر کو کھینچنا ؛ جذب کرنا -

**Inbred**, *a.* : خلقی ؛ جبلی ؛ فطری -

**Inbreeding**, *n.* : ایسے جانوروں سے نسل لینا جن میں قریبی رشتہ ہو -

**Inca**, *n.* : (۱) ہسپانوی فتح سے پہلے پیرو کے باد شاہوں کا لقب - (۲) پیرو کے شاہی خاندان کا فرد -

**Incalculable**, *a.* : (۱) بے شمار ؛ بے حساب ؛ ان گنت ؛ بے حد - (۲) جس کا پہلے سے اندازہ نہ ہوسکے ؛ نا قابل اندازہ - (۲) متلون ؛ ڈانواں ڈول -

**Incandesce**, *v. i.* & *t.* : گرمی سے روشن ہونا اور جلنا ؛ دہکنا ؛ گرمی سے جلانا ؛ دہکانا -

**Incandescent**, *a.* : (۱) جلتا ہوا ؛ دہکتا ہوا - (۲) چمکتا ہوا ؛ روشن - (۳) ( برقی یا گیس کی روشنی ) جو تار کے جلنے سے پیدا ہو -

**incandescence**, *n.* : جلنا ؛ دہکنا ؛ تابانی ؛ چمک ؛ روشنی -

**Incantation**, *n.* : افسوں ؛ منتر پڑھنا ؛ افسوں پھونکنا -

**Incapable**, *a.* : (۱) نا قابل ؛ نا لائق ؛ نا اہل ؛ معذور ؛ جس میں صلاحیت نہ ہو ؛ بے بہرہ - (۳) مسلوب الحواس -

**incapability**, *n.* : نا قابلیت ؛ نا اہلی ؛ معذوری ؛ عدم صلاحیت -

**incapably**, *adv.* : نا قابلیت سے وغیرہ -

**Incapacitate**, *v. t.* : (۱) نا قابل کرنا ؛ بے کار کرنا ؛ کام کا نہ رکھنا -

**incapacitation**, *n.* : بے کار کر دینا یا ہوجانا -

**Incapacity**, *n.* : (۱) نا قابلیت ؛ نا اہلی ؛ نا لائقی ؛ معذوری - (۲) قانونی نا قابلیت -

**Incarcerate**, *v. t.* : (۱) قید کرنا ؛ محبوس کرنا ؛ جیل میں ڈالنا ؛ مقید کرنا -

**incarceration**, *n.* : قید ؛ حبس ؛ اسیری -

**incarcerator**, *n.* : قید کرنے والا ؛ محبوس کرنے والا -

**Incarnadine**, *a.*, & *v. t.* : ( شعر ) قرمزی ؛ سوہا ؛ قرمزی رنگ میں رنگنا ؛ سوہے رنگ میں رنگنا -

**Incarnate**, *a.* : مجسم ؛ بہ شکل انسان -

**Incarnate**, *v. t.* : (۱) مجسم کرنا ؛ تجسیم کرنا - (۲) عملی صورت میں لانا ؛ عملی جامہ پہنانا ( کسی خیال وغیرہ کو ) - (۳) زندہ نمونہ ہونا ؛ زندہ مثال ہونا ؛ ( کسی صفت کا ) مجسمہ ہونا ؛ پتلا ہونا -

**Incarnation**, *n.* : (۱) تجسم ؛ تجسیم ؛ مجسم ہونا یا کرنا ؛ انسانی شکل دینا یا اختیار کرنا - (۲) زندہ نمونہ ؛ زندہ مثال ؛ پتلا -

*the I.* : مسیح کا انسانی شکل اختیار کرنا -

**Incautious**, *a.* : نا عاقبت اندیش ؛ بے احتیاط ؛ بے احتیاطی کا ؛ خلاف احتیاط -

**incautiously**, *adv.* : بے احتیاطی سے -

**incautiousness**, *n.* : بے احتیاطی -

**Incendiary**, *a.* & *n.* : (۱) آگ لگانے والا ؛ آتش زن ؛ آگ لگاؤ - (۲) مفسدانہ ؛ اشتعال انگیز ؛ آگ لگا دینے والی -

**incendiarism**, *n.* : (۱) آتش زنی ؛ آگ لگانا - (۲) فتنہ پردازی -

**Incense**, *n.* : (۱) لوبان ؛ عود وغیرہ - (۲) لوبان وغیرہ کی خوشبو ؛ بخورات - (۳) خوشامد ؛ خوشامدانہ تعریف ؛ چاپلوسی -

**Incense**, *v. t.* : (۱) (بخورات کی) دھونی دینا - (۲) ( دیوتا کے نام پر ) لوبان وغیرہ جلانا ؛ بخورات سلگانا - (۳) معطر کرنا ؛ مہکانا ؛ خوشبو میں بسانا -

**incensation**, *n.* : دھونی ؛ بخورات سلگانا ؛ معطر کرنا یا ہونا -

**Incense**, *v. t.* : بھڑکانا ؛ غصہ دلانا ؛ طیش دلانا ؛ برہم کرنا ؛ بر افروختہ کرنا -

**Incensory**, *n.* : عود دان وغیرہ ؛ بخورات کی انگیٹھی -

**Incentive**, *a.* & *n.* : (۱) محرک ؛ اشتعال دہ ؛ تحریک ؛ اشتعال - (۲) محرک ؛ اشتعال دینے والی چیز ؛ باعث اشتعال -

**Incept**, *v. i.* & *t.* : (۱) ( کیمبرج یونیورسٹی ) ایم - اے یا ڈاکٹر کی ڈگری لینے کی منزل طے کرنا - (۲) ( حیاتیات ) اپنے اندر جذب کر لینا -

**inceptor**, *n.* : ( کیمرج یونیورسٹی ) ایم - اے یا ڈاکٹر کی ڈگری لینے والا -

**Inception** *n.* : (۱) آغاز ؛ ابتدا ؛ شروع - (۲) (کیمبرج ) ایم - اے یا ڈاکٹر کی ڈگری لینا -

**Inceptive**, *a.* & *n.* : (۱) ابتدا ؛ آغاز ؛ شروع - (۲) ابتدائی ؛ شروع کا - (۳) فعل تمہیدی -

*i. verb* : وہ فعل جس سے کام کا آغاز ظاہر ہوتا ہو ؛ فعل تمہیدی -

**Incertitude**, *n.* : عدم تیقن ؛ غیر یقینی ہونا -

**Incessant**, *a.* : مسلسل ؛ پیہم ؛ لگا تار ؛ متواتر ؛ پے درپے -

**incessancy**, **incessantness**, *nn.* : تسلسل ؛ تواتر -

**incessantly**, *adv.* : متواتر ؛ لگا تار ؛ مسلسل ؛ پیہم -

**Incest**, *n.* : محرمات کے ساتھہ مباشرت ؛ تزویج محرمات -

**Incestuous**, *a.* : ( ۱ ) محرمات کے ساتھ مباشرت کرنے والا - ( ۲ ) مباشرت با محرمات کے متعلق -

**incestuously**, *adv.* : مباشرت با محرمات کے طریقے پر -

**Inch**, *n.*, & *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) انچ ؛ گز کا چھتیسواں حصہ - ( ۲ ) خفیف سی مقدار - ( ۳ ) ( جمع ) قد - ( ۴ ) ایک ایک انچ کر کے سرکنا یا سرکانا -

*an i. of cold iron* : خنجر ؛ تلوار -

*by ii.* : رفتہ رفتہ ؛ تھوڑا تھوڑا کر کے -

*cubic i.* : مکعب انچ -

*every i.* : سرا سر ؛ بالکل -

*flog* person *within an i. of* his *life* : اتنے کوڑے لگانا

کہ بس جان نکلنے کی کسر رہ جاے -

*square i.* : مربع انچ -

**Inch**, *n.* : چھوٹا جزیرہ ( خصوصاً اسکاچستان کا ) -

**-incher**, *n.*, *Six &c.-i.* : چھ انچ لمبا یا چھ انچ قطر وغیرہ کا -

**Inchoate**, *a.* : جس کا ابھی آغاز ہوا ہو؛ ادھورا؛ غیر مکمل -

**Inchoa** *v. t.* : ( ۱ ) شروع کرنا ؛ آغاز کرنا ؛ ابتدا کرنا - ( ۲ ) طرح ڈالنا ؛ اختراع کرنا ؛ ایجاد کرنا -

**inchoation**, *n.* : شروع ؛ ابتدا ؛ آغاز ؛ ایجاد -

**inchoative**, *a.* : ابتدائی ؛ آغاز کا ؛ شروع کا -

**Incidence**, *n.* : ( ۱ ) کسی چیز پر گرنا ؛ تصادم - ( ۲ ) (طبیعیات) وقوع ( شعاع کا ) - ( ۳ ) دائرۂ اثر ؛ حلقۂ اثر -

*angle of i.* : ( طبیعیات ) زاویۂ وقوع -

*what is the i. of the tax* : ٹیکس کا بوجھ کس پر پڑے گا -

**Incident**, *n.* : ( ۱ ) حادثہ ؛ ماجرا ؛ واقعہ ؛ ضمنی واقعہ - ( ۲ ) واقعہ جو کسی ناٹک یا نظم میں بیان کیا جاے - ( ۳ ) ( قانون ) جائداد سے متعلق حق یا ذمہ داری وغیرہ -

**Incident**, *a.* : ( ۱ ) یقینی طور پر واقع ہونے والا ؛ لازمی - ( ۲ ) ( قانون ) متعلق بہ - ( ۳ ) ( طبیعیات ) واقع ہونے والی ( شعاع وغیرہ ) ؛ ( شعاع ) واقع -

**Incidental**, *a.* : ( ۱ ) ضمنی ؛ عرضی - ( ۲ ) شدنی ؛ جس کا واقع ہونا ضروری ہو -

*i. images, colours* : ایسی شبیہیں اور رنگ جو ان اثرات کے نتائج ہوں جو موجود نہ رہے ہوں -

**incidentally**, *adv.* : ضمناً -

**Incinerate**. *v. t.* : جلا کر خاک کر ڈالنا ؛ جلا کر راکھ کر ڈالنا - جلا کر راکھ کردینا -

**incineration**, *n.* :

**incinerator**, *n.* : جلا کر راکھ کر دینے والا -

**Incipient**, *a.* : ابتدائی ؛ جو ابتدائی منزل میں ہو -

**incipience, incipiency**, *nn.* : شروع ؛ آغاز ؛ ابتدا -

**incipiently**, *adv.* : ابتدءاً ؛ شروع میں -

*Incipit* : ( جملہ ) ( یہاں سے کتاب) شروع ہوئی ہے -

**Incise**, *v. t.* : ( ۱ ) شگاف دینا ؛ حمرنا ؛ گودنا - ( ۲ ) کندہ کرنا ؛ کھودنا -

**Incision**, *n.* : درز ؛ شگاف ؛ کھودنے کا نشان ؛ گودنے کا نشان -

**Incisive**, *a.* : ( ۱ ) گودنے والا ؛ چیرنے والا ؛ گھس جانے والا - ( ۲ ) ( استعارتاً ) تیز طبع - ( ۳ ) باریک ؛ تیز ؛ چبھتا ہوا -

**incisively**, *adv.* : تیز طبعی سے ؛ تیزی سے ؛ کاٹتا ہوا؛ چبھتا ہوا -

**incisiveness**, *n.* : تیز طبعی ؛ باریکی ؛ تیزی ؛ کاٹ -

**Incisor**, *n.* : سامنے کے کاٹنے والے دانتوں میں سے کوئی دانت ؛ اگلا دانت -

**Incite**, *v. t.* : اُکسانا ؛ اُبھارنا ؛ ترغیب دینا ؛ آمادہ کرنا ؛ بھڑکانا ؛ مشتعل کرنا ؛ بر انگیختہ کرنا ؛ متحرک کرنا -

**incitation. incitement**, *n.* : تحریک ؛ اشتعال ؛ ترغیب -

**Incivility**, *n.* : کج خلقی ؛ بد تمیزی -

**Incivism**, *n.* : شہریت کے فرائض میں کوتاہی ( یہ لفظ خصوصیت

کے ساتھ ان لوگوں کے لئے مستعمل ہوتا تھا جو انقلاب فرانس سے ہمدردی نہیں رکھتے تھے ) -

**Inclearing**, *n.* : وہ چک وغیرہ جو clearing house کی معرفت بینک میں آتے ہیں اور ان کا اکٹھا حساب ہوجاتا ہے -

**Inclement**, *a.* : شدید ؛ سخت ؛ تند و تیز؛ طوفان خیز ؛ بہت سرد ( موسم کے متعلق ) -

**inclemency**, *n.* : شدت ؛ تیزی و تندی ؛ سختی -

**Inclinable**, *a.* : ( ۱ ) مائل ؛ راغب ؛ رجحان یا صلاحیت رکھنے والا - ( ۲ ) موافق ؛ موید -

**Inclination**, *n.* : ( ۱) میلان ؛ جھکاؤ ؛ ڈھال ؛ نشیب - ( ۲ ) انحراف ؛ میل - ( ۳ ) صلاحیت ؛ رغبت - ( ۴ ) شوق ؛ ذوق ؛ محبت ؛ چاہ ؛ التفات -

**Incline**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) جھکانا ؛ خم ہونا ؛ خم کردینا - ( ۲ ) مائل ہونا ؛ راغب ہونا ؛ ملتفت ہونا - ( ۳ ) مائل ہونا ؛ کسی قدر پایا جانا ( صفت کا ) -

*i. one's ear* : التفات سے سننا ؛ ہمدردی سے سننا -

*inclined plane* : ڈھلوان سطح ( ایک میکانکی قوت ) ؛ سطح مائل -

**Incline**, *n.* : ( ۱ ) ڈھلوان سطح - ( ۲ ) ڈھال -

**Inclinometer**, *n.* : ( ۱ ) ( مقناطیس ) میل پیما - ( ۲ ) نشیب پیما -

**Include**, *v. t.* : ( ۱ ) احاطہ کرنا ؛ محیط ہونا ؛ محتوی ہونا ؛ مشتمل ہونا - ( ۲ ) شامل کرنا ؛ داخل کرنا ؛ شمار کرنا -

**Inclusive**, *a.* : ( ۱ ) جس میں کوئی چیز شامل یا داخل ہو ؛ محتوی ؛ مشتمل - ( ۲ ) جس میں بہت کچھ یا سب کچھ شامل ہو -

*i. of* : -

**inclusion**, *n.* : دخول ؛ داخل کرنا ؛ شامل کرنا -

**inclusively**, *adv.* : شامل کر کے -

**inclusiveness**, *n.* : مشتمل ہونا ؛ محتوی ہونا -

**Incognito**, *a. & n. & adv.* : ( ۱ ) وہ ( شخص) جو بھیس بدلے ہو - ( ۲ ) بھیس بدلے ہوے ؛ بھیس بدل کر -

**Incognizable**, *a.* : ناقابل تعقل ؛ نا قابل ادراک -

**Incognizant**, *a.* : ناواقف ؛ لا علم ؛ بے خبر؛ انجان -

**incognizance**, *n.* : لاعلمی ؛ بے خبری ؛ انجان پن -

**Incoherent** *a.* : ( ۱ ) غیر متصل - ( ۲ ) بے ربط ؛ بے جوڑ ؛ منتشر ؛ پریشان -

**incoherence**, *n.* : انتشار ؛ پریشانی؛ بے ربطی -

**incoherently**, *adv.* : بے ربطی سے -

**Incohesive**, *a.* : غیر متصل -

**Incombustible**, *a.* : جو آگ میں نہ جل سکے ؛ غیر آتش گیر -

**incombustibility**, *n.* : آگ سے نہ جلنے کی خاصیت -

**Income**, *n.* : آمدنی؛ آمد ؛ یافت؛ حاصل -

*i. tax* : انکم ٹیکس ؛ محصول آمدنی -

**Incomer**, *n.* : ( ۱ ) اندر داخل ہونے والا؛ آنے والا- (۲) دوسرے ملک سے آکر بسنے والا ؛ نو وارد ؛ نوآباد - (۳) خلل انداز ہونے والا ؛ جو کسی صحبت میں مخل ہو ؛ نا خواندہ مہمان - (۴) جانشین؛ بعد میں آنے والا -

**Incoming**, *n.*: (۱) داخلہ؛ آمد؛ نزول - (۲) (جمع) آمدنی؛ آمد؛ حاصلات -

**Incoming**, *a.*: (۱) بعد میں آنیوالا - (۲) نو وارد؛ نو آباد - (۳) حاصل ہونیوالا -

**Incommensurable**, *a.*: (۱) (وہ عدد) جو کسی دوسرے (عدد) کے ساتھ مشترکہ مقسوم علیہ نہ رکھتا ہو؛ متبائن - (۲) مقدار اصم - (۳) جس کا مقابلہ دوسری چیزوں سے مقدار کے لحاظ سے نہ ہو سکے - (۴) (وہ مقدار) جس کا (کسی دوسری مقدار سے) کوئی مقابلہ نہ ہوسکے؛ (وہ چیز) جو (کسی دوسری چیز کے) پاسنگ بھی نہ ہو -

**incommensurability**, *n.*: متبائن یا اصم وغیرہ ہونا -

**incommensurably**, *adv.*: متبائن طور پر وغیرہ -

**Incommensurate**, *a.*: غیر متناسب؛ تناسب نہ رکھنے والا -

**incommensurateness**, *n.*: عدم تناسب -

**Incommode**, *v. t.*: (۱) تکلیف دینا؛ زحمت دینا - (۲) مزاحم ہونا؛ روکنا؛ روڑا اٹکانا؛ سدراہ ہونا؛ سنگ راہ ہونا -

**Incommodious**, *a.*: تنگ؛ چھوٹا؛ ناکافی؛ جو کافی وسیع نہ ہو؛ بے آسائش؛ تکلیف دہ -

**incommodiousness**, *n.*: (۱) تنگی - (۲) بے آسائشی؛ تکلیف دہ ہونا -

**Incommunicable**, *a.*: (۱) (فطری کمال ' جوہر ' شاہی اقتدار وغیرہ) ناقابل شرکت؛ غیر شرکت پذیر - (۲) جو کہا نہ جا سکے؛ ناقابل اظہار؛ ناگفتنی -

**incommunicability, incommunicableness**, *nn.*: غیر شرکت پذیری؛ ناقابل اظہار ہونا -

**incommunicably**, *adv.*: غیر شرکت پذیر یا ناقابل اظہار طور پر -

**Incommunicative**, *a.*: (۱) گھنّا؛ کم سخن - (۲) جو بات کو ظاہر کرنے پر آمادہ نہ ہو؛ اخفا کرنے والا -

**incommunicativeness**, *n.*: گھنّا پن؛ کم سخنی؛ اخفا -

**Incommutable**, *a.*: (۱) غیر متغیر؛ غیر تغیر پذیر - (۲) جس کا مبادلہ نہ ہو سکے؛ ناقابل مبادلہ - (۳) تخفیف یا تبدیل سزا کے ناقابل (جرم) -

**incommutably**, *adv.*: غیر تغیر پذیر طور پر وغیرہ -

**Incompact**, *a.*: (۱) جو ٹھوس یا گتھا ہوا نہ ہو؛ ڈھیلا - (۲) (اسلوب بیان) جس میں ایجاز نہ ہو -

**Incomparable**, *a.*: (۱) لاثانی؛ بے بدل؛ بے نظیر؛ بے مثال؛ عدیم المثال -

*incomparable (with, to)*: (کسی دوسرے چیز سے) جس کا مقابلہ نہ کیا جا سکے -

**incomparableness**, *n.*: عدیم المثالی؛ بے نظیری -

**incomparably**, *adv.*: بدرجہا -

**Incompatible**, *a.*: (۱) متضاد؛ مخالف - (۲) بے میل؛ بے جوڑ؛ بے آہنگ - (۳) متبائن -

**incompatibility**, *n.*: متبائن ہونا؛ بے آہنگی؛ بے جوڑ ہونا -

**Incompetent**, *a.*: (۱) ناقابل؛ نالائق؛ نا اہل؛ بے مقدور - (۲) بے اختیار - (۳) جو قانوناً مجاز نہ ہو؛ غیر مجاز -

**incompetence, incompetency**, *nn.*: ناقابلیت؛ نا اہلی؛ بے مقدوری؛ مجاز نہ ہونا -

**incompetently**, *adv.*: نالائقی سے؛ نا اہلی سے؛ بغیر مجاز ہونے کے -

**Incomplete**, *a.*: ناتمام؛ ادھورا؛ ناقص؛ غیر مکمل -

**incompletely**, *adv.*: نامکمل طور سے -

**incompleteness**, *n.*: ناقص ہونا؛ ناتمامی؛ ادھورا پن -

**Incomprehensible**, *a.*: (۱) ناقابل فہم؛ سمجھ سے باہر - (۲) غیر محدود؛ بے پایاں -

**incomprehensibility, incomprehensibleness**, *nn.*: ناقابل فہم ہونا -

**incomprehensibly**, *n.*: ناقابل فہم طور پر -

**Incomprehension**, *n.*: عدم فہم؛ سمجھنے سے قاصر رہنا؛ فہم کا قصور -

**Incompressible**, *a.*: جو دبایا نہ جاسکے -

**incompressibility**, *n.*: دبایا نہ جا سکنا -

**Incomputable**, *a.*: بے اندازہ؛ بے حساب؛ جس کا حساب یا شمار نہ ہو سکے -

**Inconceivable**, *a.*: ناقابل تصور؛ (عام استعمال) عجیب و غریب؛

**inconceivability**, *n.*: ناقابل تصور ہونا -

**inconceivably**, *adv.*: ناقابل تصور طور پر -

**Inconclusive**, *a.*: غیر شافی؛ غیر فیصل؛ غیر فیصلہ کن -

**inconclusiveness**, *n.*: غیر شافی ہونا؛ غیر فیصلہ کن ہونا -

**inconclusively**, *adv.*: غیر شافی طور پر؛ غیر فیصلہ کن طور پر -

**Incondensable**, *a.*: (۱) جو بستہ ' مختصر وغیرہ نہ ہو سکے - (۲) جو منجمد یا رقیق نہ ہو سکے -

**Incondite**, *a.*: (۱) (اسلوب بیان) غیر مرتب؛ جس کی بندش چست نہ ہو - (۲) بھدا؛ پھسپھسا -

**Inconformity**, *n.*: (۱) عدم یکسانیت؛ عدم مطابقت؛ غیر مناسبت - (۲) کلیساے انگلستان کی عدم پیروی -

**Incongruous**, *a.*: (۱) نا متناسب؛ بے میل؛ بے جوڑ - (۲) بے محل؛ بے موقع؛ لغو؛ بیہودہ؛ مہمل -

**incongruously**, *adv.*: بے ڈھنگے پن سے؛ بے جوڑ طریقے سے؛ بے موقع -

**incongruousness**, *n.*: بے جوڑ ہونا؛ مہمل ہونا؛ بے محل ہونا -

**incongruity**, *n.*: (۱) بے جوڑ ہونا؛ مہمل ہونا؛ بے محل ہونا - (۲) بے جوڑ چیز -

**Inconsecutive**, *a.*: بے سلسلہ؛ جس میں قدرتی ترتیب نہ ہو -

**inconsecutively**, *adv.*: بے سلسلے طور پر -

**Inconsequent**, *a.*: (۱) قدرتی ترتیب کے خلاف؛ غیر متعلق؛ خارج از بحث - (۲) جس میں منطقی ترتیب نہ ہو؛ بے ترتیب - (۳) غیر مربوط؛ بے ربط -

**inconsequence**, *n.*: منطقی یا قدرتی ترتیب کے خلاف ہونا؛ غیر متعلق ہونا؛ بے ربطی -

**inconsequential**, *a.*: غیر منطقی؛ منطقی ترتیب کا ساتھ نہ دینے والا؛ بے ربط؛ بے تکا -

**inconsequentially**, *adv.*: غیر منطقی طریقے سے؛ بے تکے پن سے؛ بے ربطی سے -

**inconsequently**, *adv.*: منطقی یا قدرتی ترتیب کے خلاف؛ بے ربطی سے -

**Inconsiderable**, *a.*: (۱) ناقابل لحاظ - (۲) خفیف؛ حقیر؛ ادنی -

**Inconsiderate**, *a.*: (۱) بے پروا؛ ناعاقبت اندیش؛ لاأبالی - (۲) دوسروں کے جذبات کا لحاظ نہ کرنے والا؛ بے اعتنا -

**inconsiderately**, *adv.*: ناعاقبت اندیشی سے؛ بے اعتنائی سے -

**inconsiderateness**, *n.*: ناعاقبت اندیشی؛ بے اعتنائی -

**inconsideration**, *n.*: ناعاقبت اندیشی؛ بے اعتنائی -

**Inconsistent**, *a.*: (۱) غیر مطابق؛ غیر موافق؛ بے میل؛ مخالف؛ منافی؛ غیر مناسب؛ بے جوڑ - (۲) متناقض؛ جس کے اجزا آپس میں مناسبت نہ رکھتے ہوں - (۳) بے اصول؛ اپنے اصول پر قائم نہ رہنے والا -

**inconsistency**, *n.*: نامطابقت؛ تناقض؛ تضاد؛ بے اصولی -

**inconsistently**, *adv.*: متناقض طور پر؛ بے اصولی سے -

**Inconsolable**, *a.*: غیر تسکین پذیر؛ غیر تسلی پذیر؛ غمگین -

**inconsolably**, *adv.*: غیر تسکین پذیر طور پر -

**Inconsonant**, *a.*: خارج از آہنگ؛ بے جوڑ؛ بے ربط؛ ناموزوں -

**inconsonance**, *n.*: خارج از آہنگ ہونا؛ ناموزونی -

**Inconspicuous**, *a.*: غیر نمایاں؛ غیر ممتاز؛ غیر معروف -

**Inconspicuousness**, *n.*: غیر نمایاں یا غیر ممتاز ہونا -

**Inconstant**, *a.*: (۱) غیر مستقل مزاج؛ متلون؛ بے وفا - (۲) بے ثبات؛ ناپائیدار - (۳) تغیر پذیر؛ بے قاعدہ؛ بے اصول -

**inconstancy**, *n.*: عدم استقلال؛ تلون؛ بیوفائی؛ تغیر پذیری -

**inconstantly**, *adv.* متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Inconsumable**, *a.*: (۱) جس کو آگ وغیرہ ضایع نہ کر سکے - (۲) (معاشیات) جو استعمال کرنے سے صرف نہ ہو (مثلاً مشین، سکے وغیرہ) -

**Incontestable**, *a.*: مسلمہ؛ مانا ہوا؛ ناقابل تردید؛ جس میں حجت کی گنجائش نہ ہو؛ غیر متنازع فیہ -

**incontestably**, *adv.*: مسلمہ طور پر -

**Incontinent**, *a.*: (۱) نفس پرست؛ شہوت پرست؛ عیاش؛ بندۂ نفس؛ حرص وہوا کا بندہ - (۲) جو ضبط نہ کر سکے یا روک نہ سکے -

**incontinence**, *n.*: نفس پرستی؛ شہوت پرستی -

**Incontinently**, *adv.*: فوراً؛ فی الفور؛ معاً -

**Incontrovertible**, *a.*: مسلمہ؛ مانا ہوا؛ ناقابل تردید؛ غیر متنازع فیہ -

**incontrovertably**, *adv.*: مسلمہ طور پر -

**Inconvenience**, *n.*: (۱) تکلیف؛ زحمت - (۲) تکلیف دینا؛ زحمت دینا؛ آرام میں خلل ڈالنا -

**Inconvenient**, *a.*: تکلیف دہ؛ بے آسائش؛ بے موقع -

**inconveniently**, *adv.*: تکلیف دہ طور سے -

**Inconvertible**, *a.*: جس کا مبادلہ نہ ہوسکے؛ غیر بدل پذیر (زرکاغذی)

**inconvertibility**, *n.*: غیر بدل پذیری؛ بدل پذیر نہ ہونا -

**inconvertibly**, *adv.*: غیر بدل پذیر طور پر -

**Inconvincible**, *a.*: جسے یقین نہ دلایا جاسکے؛ غیر یقین پذیر -

**Incoordination**, *n.*: (۱) ہم رتبہ یا درجہ نہ ہونا - (۲) (پٹھوں کا) مل کر عمل نہ کرنا -

**Incorporate**, *a.*: (تجارتی شرکت یا اشخاص وغیرہ) جو کارپوریشن کی شکل میں منظم ہوئی ہو یا ہوئے ہوں -

**Incorporate**, *v. t. & i.*: (۱) متحد ہونا؛ شامل ہونا؛ متحد کرنا - (۲) متفرق اجزا کو ملا کر ایک چیز بنانا - (۳) ہیئت اجتماعی کو تشکیل دینا؛ (قانون) جماعت بمنزلہ شخص بنانا - (۴) ضم ہوجانا -

**incorporation**, *n.*: اتحاد؛ شمول؛ ضم ہونا؛ ہیئت اجتماعی کی تشکیل -

**incorporator**, *n.*: متحد کرنے والا؛ ضم کرنیوالا؛ ہیئت اجتماعی قائم کرنیوالا -

**Incorporeal**, *a.*: (۱) بے جسم؛ غیر مادی؛ لاجسمی - (۲) غیر مادی اشیا کا - (۳) (قانون) جسکا وجود مادی نہ ہو؛ غیر محسوس -

**incorporeally**, *adv.*: غیر مادی طور پر -

**incorporeity**, *n.*: غیر مادیت؛ لاجسمیت -

**Incorrect**, *a.*: (۱) غلط؛ غیر صحیح؛ نادرست؛ خلاف واقع - (۲) (اسلوب بیان وغیرہ) ناقص - (۳) (کتاب کے متعلق) ناقص؛ جس کی طباعت سے پہلے پوری تصحیح نہ ہوئی ہو -

**incorrectly**, *adv.*: غلطی سے؛ غلط طور پر -

**incorrectness**, *n.*: غلطی؛ عدم صحت؛ نادرستی؛ ناقص ہونا -

**Incorrigible**, *a.*: غیر اصلاح پذیر (شخص یا عادت) -

**incorrigibility**, *n.*: غیر اصلاح پذیری -

**incorrigibly**, *adv.*: غیر اصلاح پذیر طور پر -

**Incorruptible**, *a.*: (۱) غیر فانی؛ خراب نہ ہونیوالا - (۲) (بائبل) ابدی؛ دائمی؛ لازوال - (۳) نہایت دیانتدار؛ جسے رشوت نہ دی جاسکے؛ جس پر بری صحبت کا اثر نہ ہو -

**incorruptibly**, *adv.*: نہایت دیانت داری سے -

**incorruptibility**, *n.*: (۱) لازوال ہونا - (۲) انتہائی دیانتداری -

**incorruption**, *n.*: غیر فانی ہونا -

**Incrassate**, *a.*: (حیوانیات، نباتیات) دبیز -

**Increase**, *v. i. & t.*: (۱) بڑھنا؛ افزوں ہونا؛ زیادہ ہونا؛ بیشی ہونا - (۲) تعداد میں اضافہ ہونا؛ افزائش نسل ہونا؛ پھیلنا - (۳) ترقی کرنا - (۴) بڑھانا؛ زیادہ کرنا؛ افزوں کرنا؛ سوا کرنا؛ ایزاد کرنا - (۵) تیز کرنا؛ بڑھانا -

**increasingly**, *adv.*: زیادہ ہوتے ہوئے؛ بڑھتے ہوئے -

**Increase**, *n.*: (۱) بڑھوتری؛ بیشی؛ افزائش؛ افزونی؛ کمال؛ اضافہ؛ زیادتی؛ ترقی - (۲) افزائش نسل؛ تعداد میں اضافہ - (۳) (قدیم) پیداوار؛ فصل -

*on the i.*: ترقی پر -

**Incredible**, *a.*: (۱) ناقابل یقین - (۲) (روزمرہ) حیرت ناک؛ حیرت انگیز -

**incredibility,** *n.*: ناقابل یقین ہونا ؛ حیرت ناک ہونا ۔

**incredibly,** *adv.*: نا قا بل یقین طور پر ؛ حیرت انگیز طور پر ۔

**Incredulous,** *a.*: (۱) بے اعتقاد ؛ منکر ۔ (۲) یقین نہ کرنے والا ۔

**incredulity,** *n.*: بے اعتقادی ؛ یقین نہ کرنا ۔

**incredulously,** *adv.*: بے اعتقادی سے ؛ یقین نہ کرتے ہوئے ۔

**Increment,** *n.*: (۱) اضافہ ؛ زیادتی ؛ افزونی ؛ بڑھوتری ؛ بیشی ؛ ترقی ۔ (۲) نفع ؛ منافع ؛ فائدہ ۔ (۳) (ریاضی) اضافہ ۔

**Incriminate,** *v. t.*: (۱) الزام دینا ؛ ملزم قرار دینا ؛ الزام عائد کرنا ۔ (۲) الزام میں لپیٹنا ۔

**incriminatory,** *a.*: الزامی ؛ ملزم قرار دینے والی ۔

**Incrustation,** *n.*: (۱) تہ جمانا ؛ تہ جمنا ۔ (۲) تہہ ؛ پرت ؛ پپڑی ۔ (۳) (عمارت) سنگ مرمر وغیرہ کی تہ ۔ (۴) (استعارتاً) (عادت کا) راسخ ہو جانا ؛ طبیعت ثانیہ بن جانا ۔ (۵) کُھرنڈ ۔

**Incubate,** *v. t. & i.*: (انڈوں سے) بچے نکالنا ؛ انڈے سینا ؛ انڈوں پر بیٹھنا ۔

**Incubation,** *n.*: (۱) (انڈوں سے) بچے نکلنا یا نکالنا ۔ (۲) (مرضیات) علامات مرض کے ظاہر ہونے سے پہلے کی جراثیم کی حالت

*artificial i.*: مصنوعی حرارت کے ذریعے سے بچے نکالنا

**incubative, incubatory,** *aa.*: صفات مذکورۂ بالا معنوں میں ۔

**Incubator,** *n.*: (۱) انکو بیٹر ؛ مصنوعی حرارت سے پرندوں کے بچے نکالنے کی مشین ۔ (۲) (انسان کے) قبل از وقت پیدا ہونے والے بچے کو پالنے کی مشین ۔ (۳) جراثیم پیدا کرنے کی مشین ۔

**Incubus,** *n.*: (۱) خواب پریشان ؛ بھیانک خواب ؛ ڈراونا خواب ۔ (۲) کابوس ؛ خبیث روح جو خواب میں ستاتی ہے ۔ (۳) بلا ؛ کوئی شخص یا چیز جو خواب پریشان کی طرح ستائے ۔

**Inculcate,** *v. t.*: (کسی بات کی) تاکید کرنا ؛ تعلیم دینا ؛ دل پر نقش کرنا ؛ دلنشین کرنا ۔

**inculcation,** *n.*: تاکید ؛ تعلیم ۔

**inculcator,** *n.*: تاکید کرنے والا ۔

**Inculpate,** *v. t.*: (۱) الزام رکھنا ؛ ملزم قرار دینا ؛ الزام عائد کرنا ۔ (۲) الزام میں لپیٹنا یا پھانسنا ۔

**inculpation,** *n.*: الزام ؛ الزام لگانا ۔

**inculpatory,** *a.*: الزامی ؛ ملزم قرار دینے والی ۔

**Incult,** *a.*: (۱) (شاذ) غیر مزروعہ ۔ (۲) ناشائستہ ؛ ناتراشیدہ ۔

**Incumbency,** *n.*: (۱) عہدہ ؛ اسامی (خصوصاً پادری کی) ۔ (۲) پادری کا حلقہ ۔ (۳) زمانۂ کار کردگی ۔

**Incumbent,** *n.*: (۱) مذہبی عہدہ دار ؛ پادری ۔ (۲) (شاذ) عہدہ دار ۔

**Incumbent,** *a.*: واجب ؛ فرض ؛ لازمی ؛ ناگزیر ۔

*Incunabula, n.* pl.: (۱) کسی چیز کی ابتدائی حالت یا منزل اوائل ؛ ابتدائی مراحل ۔ (۲) سنہ ۱۵۰۰ء سے پہلے کی چھپی ہوئی کتابیں ۔

**Incur,** *v. t.*: (سزا ؛ مصارف وغیرہ کا) مورد ہونا ؛ عائد ہونا ؛ اپنے آپ کو ڈالنا (خطرہ میں) ۔

**Incurable,** *a. & n.*: (۱) لاعلاج (بیمار) ؛ جس کا علاج نہ ہوسکے ؛ (ایسا بیمار) جو شفا نہ پا سکے ۔ (۲) لادوا ؛ لاعلاج (مرض) ۔

**incurability, incurableness,** *nn.*: لاعلاج ہونا ۔

**incurably,** *adv.*: لاعلاج طور پر ۔

**Incurious,** *a.*: (۱) جس میں تحقیق کا مادہ نہ ہو ؛ بے شوق ؛ غیر متجسس ۔ (۲) بے پروا ؛ لاپروا ۔ (۳) غیر دلچسپ ۔

**incuriosity,** *n.*: بے شوقی ؛ تجسس کا مادہ نہ ہونا ؛ بے پروائی ؛ غیر دلچسپی ۔

**incuriously,** *adv.*: بے شوقی سے ؛ بے پروائی سے ۔

**Incursion,** *n.*: حملہ ؛ چڑھائی ؛ دھاوا ؛ یلغار ؛ ہلہ ؛ اچانک حملہ ۔

**incursive,** *a.*: حملے کا ؛ حملہ آور ۔

**Incurve,** *v. t.*: موڑ کر خم دینا ؛ اندر کی طرف موڑنا ۔

**incurvation,** *n.*: خم ۔

*Incus, n.*: کان کی ایک ہڈی ۔

**Incuse,** *a. & n.*: (۱) ضرب شدہ ؛ مضروب ؛ ٹھپا لگایا ہوا ۔ (۲) ٹھپا ؛ ضرب ۔

**Incuse,** *v. t.*: ٹھپا لگانا ۔

**Indebted,** *a.*: (۱) قرض دار ؛ مقروض ؛ دین دار ۔ (۲) مرہون منت ؛ احسان مند ۔

**indebtedness,** قرض داری ؛ ممنونیت ۔

**Indecent,** *a.*: (۱) ناشائستہ ؛ نامعقول ؛ نامناسب ؛ نازیبا ۔ (۲) بے شرم ؛ بے حیا ؛ بے لحاظ ؛ بے شرمانہ ؛ بے حیائی کا ؛ فحش ۔

**indecency,** *n.*: بے شرمی ؛ بے حیائی ؛ ناشائستگی ۔

**indecently,** *adv.*: بے شرمی سے ؛ ناشائستگی سے ۔

**Indeciduous,** *a.*: غیر ریزندہ ؛ جس کے پتے ہر سال نہ گرتے ہوں ۔

**Indecipherable,** *a.*: جو پڑھا نہ جاسکے ؛ لاینحل (کتبہ وغیرہ) ۔

**Indecision,** *n.*: تذبذب ؛ پس و پیش ؛ بے استقلالی ؛ تلون ۔

**Indecisive,** *a.*: (۱) غیر فیصلہ کن ؛ غیر قطعی ۔ (۲) مذبذب ؛ ڈھلمل ؛ پس و پیش میں ؛ متلون ؛ بے استقلال ۔

**indecisively,** *adv.*: غیر قطعی طور پر ؛ تذبذب سے ؛ بے استقلالی سے ۔

**indecisiveness,** *n.*: تذبذب ؛ تلون ؛ بے استقلالی ۔

**Indeclinable,** *a.*: غیر منصرف ؛ جسکی گردان نہو سکے ۔

**Indecomposable,** *a.*: (۱) جس کے اجزا الگ نہ ہو سکیں ؛ ناقابل تجزیہ ؛ ناقابل تحلیل ۔ (۲) نہ سڑنے والا ۔

**Indecorous,** *a.*: (۱) ناشائستہ ؛ نازیبا ؛ نامعقول ؛ نامناسب ؛ ناسزاوار ۔ (۲) بد مذاقانہ ؛ بیہودہ ۔

**indecorously,** *adv.*: ناشائستہ طور پر ؛ نامناسب طور پر ؛ بیہودگی سے ؛ بد مذاقی سے ۔

**indecorousness,** *n.*: ناشائستگی ؛ بد مذاقی ؛ بیہودگی ۔

**Indecorum,** *n.*: (۱) ناشائستگی ؛ بد مذاقی ؛ بیہودگی ۔ (۲) بیہودہ فعل ؛ ناشائستہ حرکت ؛ نازیبا حرکت ۔

**Indeed,** *adv.*: (۱) فی الحقیقت ؛ در اصل ؛ یقیناً ۔ (۲ (استفہامیہ) استعجاب بے موقع پر) سچ مچ ؛ واقعی ۔ (۳) (فجائیہ ؛ ماننا ؛ حقارت ؛ شبہ) واہ ! جی ہاں ! اور کیا ! ہونہہ !

**Indefatigable**, *a.*: ان تھک؛ نہ تھکنے والا؛ انتہا سے زیادہ سر گرم؛ پشم؛ مستقل -

**indefatigability**, *n.*: بیحد استقلال؛ انتہائی سر گرمی -

**indefatigably**, *adv.*: انتہائی سر گرمی سے؛ بیحد استقلال سے -

**Indefeasible**, *a.*: ناقابل ضبط؛ ناقابل منسوخی؛ غیر منفک -

*i. right* : غیر منفک حق -

**indefeasibility**, *n.*: ناقابل منسوخی ہونا؛ ناقابل ضبط ہونا -

**indefeasibly**, *adv.*: غیر منفک طور پر -

**Indefectible**, *a.*: (۱) ناقابل حفاظت؛ غیر حفاظت پذیر - (۲) ناقابل حمایت؛ جس کی حمایت میں کچھ نہ کیا جاسکے -

**Indefensible**, *a.*: (۱) اٹل؛ لازوال - (۲) بے نقص؛ بے عیب -

**indefensibility** *n.*: ناقابل حفاظت یا ناقابل حمایت ہونا -

**indefensibly**, *adv.* : نا قابل حفاظت طور پر؛ نا قابل حمایت طور پر -

**Indefinable**, *a.*: غیر تعریف پذیر؛ غیر تعین پذیر؛ غیر متعین -

**indefinably**, *adv.*: غیر متعین طور پر؛ ناقابل بیان طور پر -

**Indefinite**, *a.*: (۱) مبہم؛ غیر واضح؛ غیر معین؛ غیر مشخص - (۲) غیر محدود - (۳) (صرف و نحو) (فعل کا وہ زمانہ) جس سے یہ ظاہر نہ ہو کہ فعل جاری ہے یا ختم ہو گیا -

**indefinitely**, *adv.*: غیر متعین طور پر؛ غیر محدود طور پر -

**indefiniteness**, *n.*: ابہام؛ عدم تعین؛ غیر محدود ہونا -

**indefinitude**, *n.*: ابہام؛ غیر معین یا غیر محدود ہونا -

**Indehiscent**, *a.*: (نباتیات) بستہ؛ منہ بند -

**Indelible**, *a.*: نہ مٹنے والا؛ محو نہ ہونے والا؛ ان مٹ؛ راسخ -

**indelibility**, *n.*: ان مٹ ہونا؛ راسخ ہونا -

**indelibly**, *adv.*: راسخ طور سے؛ پتھر کی لکیر کی طرح -

**Indelicate**, *a.*: (۱) بھدا؛ بدنما؛ نا زیبا - (۲) بیہودہ؛ نا شائستہ؛ بے حجابانہ؛ بے شرمانہ - (۳) موقع شناسی کے خلاف -

**indelicacy**, *n.*: (۱) بھدا پن؛ بدنمائی - (۲) بے شرمی؛ نا شائستگی؛ بیہودگی - (۳) موقع شناسی کے خلاف ہونا -

**indelicately**, *adv.*: بھدے یا بدنما طریقے سے؛ بے شرمی سے؛ موقع شناسی کے خلاف -

**Indemnify**, *v. t.*: (۱) (نقصان سے) محفوظ کر دینا؛ حفاظت کا سامان کردینا - (۲) قانونی ذمہ داری سے بری کردینا - (۳) تلافی کرنا؛ تاوان دینا؛ ہرجانہ دینا -

**indemnification**, *n.*: نقصان سے حفاظت؛ قانونی ذمہ داری سے بریت؛ تلافی؛ تاوان -

**Indemnity**, *n.*: (۱) نقصان سے حفاظت - (۲) قانونی ذمہ داری سے بریت - (۳) تلافی؛ تاوان؛ زر تاوان؛ ہرجانہ؛ تاوان جنگ -

**Indemonstrable**, *a.*: غیر ثبوت پذیر -

**Indent**, *v. t. & i.*: (۱) دانتے ڈالنا؛ دندانے بنانا - (۲) (ساحل وغیرہ میں) دراڑیں ڈالنا؛ گہرے درز یا شگاف ڈالنا - (۳) کسی دستاویز اور اس کے مثنی کے بیچ میں (جو اسی صفحے پر ہو) دندانے دار لکیر کھینچنا - (۴) دستاویز کا مثنی تیار کرنا - (۵) (طباعت) نئے پیراگراف کی پہلی سطر کو حاشیے سے ذرا ہٹا کر شروع کرنا - (۶) تحریری مطالبہ کرنا؛ تحریری حکم کے ذریعے سے طلب کرنا - (۷) مال کی فرمائش ایسی تحریر کے ذریعے کرنا جس کا مثنی موجود ہو -

**Indent**, *n.*: (۱) دندانہ؛ دندانہ دار خط؛ (ساحل وغیرہ میں) گہرا شگاف - (۲) باضابطہ دستاویز خصوصاً کام سیکھنے کی یا مزدوری کا اقرار نامہ - (۳) سرکاری تحریر جس میں سامان رسد کا مطالبہ ہو - (۴) فرمائش خریداری؛ آرڈر (خصوصاً جو باہر سے انگلستان آئے) -

**Indent**, *v. t.*: نشان ڈالنا؛ دانتے ڈالنا -

**Indent**, *n.*: نشان؛ دانتا -

**Indentation**, *n.*: (۱) دندانے ڈالنا - (۲) دندانہ؛ دندانے دار خط - (۳) (ساحل وغیرہ میں) گہرے درز یا شگاف -

**Indention**, *n.* : نئے پیراگراف کی پہلی سطر کو حاشیے سے ذرا ہٹا کر لکھنا -

**Indenture**, *n. & v. t.*: (۱) مثنی دار دستاویز - (۲) باضابطہ دستاویز خصوصاً مزدوری کی یا کام سیکھنے کا اقرار نامہ - (۳) ساحل وغیرہ میں گہرے شگاف - (۴) دندانہ؛ دندانہ دار خط - (۵) اقرار نامے سے پابند کرنا؛ مزدوری کا یا کام سیکھنے کا اقرار نامہ لکھوانا -

*take up* one's *i.*: مزدوری کی مدت ختم ہونے پر اقرار نامہ واپس لے لینا -

**Independence**, **-ency**, *nn.* : (۱) آزادی؛ خود مختاری؛ استقلال؛ بے تعلقی؛ پابند یا ماتحت نہ ہونا - (۲) مستقل ذاتی آمدنی جو کسب معاش سے بے نیاز کردے - (۳) (-cy) = congregationalism؛ آزاد حکومت؛ خود مختار ریاست -

**Independent**, *a. & n.*: (۱) آزاد؛ خود مختار؛ غیر پابند - (۲) علحدہ؛ جداگانہ؛ مستقل - (۳) فارغ البال؛ ذاتی آمدنی رکھنے والا؛ جو کسب معاش کا محتاج نہ ہو - (۴) غیور - (۵) وہ شخص جو سیاست میں کسی جماعت کے ساتھ نہیں ہوتا - (۶) انفرادی گرجے کی آزادی کا قائل -

**independently**, *adv.*: (۱) آزادی سے؛ خود مختاری سے؛ بے تعلق ہو کر؛ بغیر پابندی کے - (۲) جداگانہ؛ علحدہ - (۳) فارغ البالی سے -

**Indescribable**, *a.* : (۱) مبہم؛ غیر مشخص؛ غیر معین - (۲) نا قابل بیان؛ ناقابل اظہار؛ بیان سے باہر -

**indescribability**, *n.* : (۱) غیر معین ہونا - (۲) نا قابل بیان ہونا؛ بیان سے باہر ہونا -

**indescribably**, *adv.* : غیر معین طور پر؛ نا قابل بیان طور پر؛ بے حد -

**Indestructible**, *a.* : لافانی؛ لازوال؛ غیر فانی -

**indestructability**, *n.* : لازوال؛ بقائے دوام؛ غیر فنا پذیری -

**indestructibly**, *adv.* : لازوال طور پر -

**Indeterminable**, *a.* : (۱) غیر تعین پذیر؛ غیر مستحق؛ غیر معین؛ نا معلوم - (۲) نا قابل تصفیہ؛ نا قابل انفصال -

**Indeterminate**, *a.* : (۱) غیر محدود؛ غیر معین؛ غیر مشخص؛ غیر محصور؛ نا معلوم - (۲) مبہم؛ غیر واضح - (۳) (ریاضی) غیر منقطع -

*i. sentence*, : سزا جس کی مدت مجرم کے طرز عمل پر منحصر ہو -

*i. vowel* : حرف علت جس کی آواز معین نہ ہو -

**indeterminately**, *adv.* : غیر معین طور پر؛ غیر واضح طور پر -

**indeterminateness**, *n.* : عدم تعین ؛ ابہام -

**Indetermination**, *n.* : (۱) تلون؛ بے استقلالی؛ تذبذب ؛ پس و پیش - (۲) عدم تعین ؛ ابہام -

**Indeterminism**, *n.* : یہ فلسفیانہ عقیدہ کہ انسان کے افعال کلی طور پر محرکات سے متعین نہیں ہوتے ؛ لا قدریت ؛ عدم تعین کا عقیدہ -

**indeterminist**, *n.* : عدم تعین کا قائل -

**Index**, *n.* (pl. *-exes, -ices*). & *v. t.* : (۱) کلمے کی انگلی ؛ سبابہ ؛ انگشت شہادت - (۲) گھڑی وغیرہ کی سوئی ؛ عدد نما - (۳) اصول عمل ؛ معیار عمل ؛ دلیل راہ - (۴) انڈکس؛ نمایندہ ؛ کتاب کے مضامین کی فہرست حروف تہجی کی ترتیب سے؛ اشاریہ- (۵) (الجبرا) عدد قوت نما - (۶) (کتاب میں) انڈکس لگانا -

*the I.* : (رومی کلیسا) ان کتابوں کی فہرست جن کا مطالعہ ممنوع ہے -

*i. expurgatorius* : ان مضامین کی فہرست جو کتاب سے خارج کرنے کے قابل ہیں -

**indexless**, *a.*: بے انڈکس (کتاب) ؛ بے اشاریہ -

**India**, *n.* : ہند ؛ ہندوستان ؛ بھارت -

*Further I.* : ہنداقصی، ہندوستان اورچین کے درمیان کے ملک -

*Indiaman* : ہندوستان کی تجارت کا جہاز -

*I. Office* : دفتر وزیرِہند -

*I. paper* : ایک قسم کا نرم جذب کرنے والا کاغذ -

*I. proof* : پروف جو اس کاغذ پر لیا جائے -

*indiarubber* : ربڑ -

**Indian**, *a.* & *n.* : (۱) ہندوستانی ؛ ہندوستان کا (باشندہ) - (۲) امریکہ اور جزائر غرب الہند کا قدیم باشندہ - (۳) کوئی یورپی خصوصاً انگریز جو ایک عرصہ تک ہندوستان رہ گیا ہو -

*I. club* : مگدر -

*I. corn* : مکئی -

*I. file*: اکہری قطار -

*India(n) ink* : ایک طرح کی سیاہی جو چین اور جاپان میں بنتی ہے -

*I. meal* : مکئی کا دلیا -

*I. summer* : امریکہ میں خزاں کا آخری حصہ جس میں بارش بالکل نہیں ہوتی -

*I. weed* : تمباکو -

*Red I.* : شمالی امریکہ کا قدیم باشندہ -

**Indianize**, *v. t.* : ہندوستانی بنانا ؛ محکموں میں ہندوستانیوں کو ملازم رکھنا -

**Indicate**, *v. t.* : (۱) ظاہر کرنا ؛ دلالت کرنا ؛ بتانا - (۲) (طبی) (علاج کا) متقاضی ہونا ؛ ضروری ہونا ؛ ضرورت ہونا - (۳) اشارہ کرنا ؛ مجمل طورپر بیان کرنا - (۴) علامت ہونا -

*indicated horsepower* : ہارس پاور (قوت اسپ) جو سوئی بتاتی ہو -

**indication**, *n.* : اظہار ؛ نشان ؛ علامت ؛ دلیل -

**Indicative**, *a.* & *n.* : (۱) (صرف و نحو) بیانیہ - (۲) مظہر ؛ دال ؛ ظاہر کرنے والا -

**indicatively**, *adv.* : فعل کی حالت بیانیہ کے طور پر ؛ بتاتے ہوے ؛ ظاہر کرتے ہوے وغیرہ -

**Indicator**, *n.* : (۱) بتانے والا ؛ دکھانے والا ؛ مظہر - (۲) کسی پیمانے کی سوئی ؛ عدد نما ؛ مظہار -

**indicatory**, *a.* : بیانیہ ؛ اظہاریہ ؛ ظاہر کرنے والا -

*Indicium (-shi-). n. (pl.-ia).* : علامت ؛ نشان -

**Indict**, *v. t.* : الزام لگانا ؛ الزام عائد کرنا ؛ مقدمہ چلانا -

**Indictable**, *a.* : قابل الزام (شخص) جس پر مقدمہ چلایا جاے ؛ ملزم ؛ ملزم بنانے والا (فعل) -

**Indiction**, *n.* : (۱) قسطنطین کی مقرر کی ہوئی پانزدہ سالہ محصول کی مدت (ابتدا پہلی ستمبر سنہ ۳۱۲ع کو) - (۲) محصول ملکیت کی تشخیص جو رومی سلاطین کے عہد میں ہر پندرہ سال کے بعد ہوتی تھی - (۳) مندرجہ بالا محصول - (۴) اعلان -

**Indictment**, *n.* : (۱) با ضابطہ الزام لگایا جانا ؛ فرد قرار داد جرم کا عائد کرنا یا ہونا ؛ استغاثہ ؛ نالش ؛ دعوی - (۲) الزام تحریری مصدقہ جوری کلاں ؛ چالان - (۳) فرد قرار داد جرم -

*bill of i.* : تحریری استغاثہ جو بڑی جوری کے سامنے پیش ہوتا ہے -

**Indies**, *n.* pl. *(East Indies)*: ہند؛ ہنداقصی اورجزائرشرق الہند-

*West I.* : جزائر غرب الہند -

**Indifference**, *n.* : (۱) بے توجہی ؛ بے پروائی ؛ بے اعتنائی - (۲) غیر جانبداری ؛ نزاعی مسئلوں میں کوئی راے نہ دینا - (۳) غیر اہم ہونا ؛ خفیف ہونا -

**indifferently**, *adv.* : بے توجہی ، بے اعتناعی سے -

**Indifferent**, *a.* & *n.*: (۱) غیرجانب دار؛ غیرطرفدار؛ نزاعی مسائل میں کوئی راے نہ رکھنے والا - (۲) دلچسپی نہ رکھنے والا ؛ نہ موافق نہ مخالف - (۳) نہ اچھا نہ برا ؛ بین بین- (۴) نا قابل اطمینان - (۵) (کیمیا ، طبیعیات) معتدل ؛ تعدیلی - (۶) غیر اہم؛ خفیف - (۷) غیر جانبدار شخص- (۸) (ما بعد الطبیعیات) خالی - (۸) کسی قدر برا (خصوصاً very کے ساتھ) -

**indifferently**, *adv.*: غیر جانبداری سے وغیرہ -

**Indiffirentism**, *n.* : کسی مسئلہ میں خصوصاً مذہبی امور میں بے پروائی، آزادہ روی -

**indifferentist**, *n.* : بے پروا ؛ آزادہ رو -

**Indigene**, *n.* : باشندہ ؛ رہنے والا -

**Indigenous**, *a.* : دیسی ؛ ملکی ؛ فطری علاقہ رکھنے والا

**indigenously**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Indigent**, *a* : غریب ؛ نادار ؛ مفلس -

**indigence**, *n.* : افلاس ؛ ناداری -

**Indigested**, *a.* : (۱) بے شکل ، بے ترتیب - (۲) بے سوچا سمجھا ؛ جو اچھی طرح ذہن نشین نہ ہوا ہو (۳) جو پچا یا ہضم نہ ہوا ہو ؛ غیر منہضم -

**Indigestible**, *a.* : نا قابل ہضم ؛ جو ذہن نشین نہ ہوسکے -

**indigestibility**, : نا قابل ہضم ہونا -

**Indigestion**, *n.* : (۱) بد ہضمی ؛ سوء ہضم ؛ ضعف معدہ - (۲) غیر منہضم حالت (لفظاً و استعارتاً) -

**Indigestive**, *a.* : بد ہضمی یا ضعف معدے میں مبتلا ؛ بد ہضمی پیدا کرنے والا -

**Indign**, *a.* : (شاذ) نا قابل ؛ نالائق ؛ نا سزا -

**Indignant**, *a.* : (بجا طور پر) برہم ؛ نہایت خفا ؛ طیش

میں ؛ غصے میں -

**indignantly**, *adv.* : ( بجا ) طیش سے ؛ غصہ سے

**Indignation**, *n.* : ( بجا ) طیش ؛ غصہ ؛ برھمی ؛ خفگی -

*i.-meeting* : جلسۂ احتجاج -

**Indignity**, *n.* : ذلت ؛ ھتک ؛ اھانت ؛ بے عزتی ؛ بے وقری ؛ توھین ؛ سبکی -

**Indigo**, *n.* : نیل -

*i.-bird* : شمالی امریکہ کا ایک خوشنما پرندہ -

*i. blue* : نیلا -

**indigotic**, *a.* : مائل بکبودی ؛ نیلا سا ؛ کسی قدر نیلا -

**Indirect**, *a.* : ( ۱ ) پھیر کا ؛ چکر کا ( رستہ ) - ( ۲ ) بالواسطہ - ( ۳ ) ( معاشیات ) بالواسطہ ( محصول ) - ( ۴ ) ضمنی ؛ ذیلی -

*i. object* : مقصود ذیلی ؛ مفید ثانوی -

*i. speech* : ( نحو ) حکایت غیر مستوی ؛ ( کسی کے ) قول کو فعل کے زمانے اور ضمیروں وغیرہ میں ضروری تبدیلی کرکے بیان کرنا -

**indirectly**, *adv.* : ( ۱ ) بالواسطہ - ( ۲ ) کنایتاً ؛ ضمناً -

**indirectness**, *n.* : ( ۱ ) پھیر ؛ چکر - ( ۲ ) بالواسطہ ھونا - ( ۳ ) ضمنی ھونا ؛ ذیلی ھونا -

**Indirection**, *n.* : ( ۱ ) پیچ ؛ حیلہ ؛ چال - ( ۲ ) دغا ؛ فریب ؛ مکر ؛ عیاری ؛ جعل سازی ؛ مکاری ؛ کیادی -

**Indiscernible**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) غیر ممیز ؛ نا قابل امتیاز ؛ نا معلوم ؛ غیر محسوس - ( ۲ ) غیر ممیز یا غیر محسوس شے -

*identity of ii.* : تفریق بالتمیز ؛ یہ نظریہ کہ دو چیزیں ایک ھی وقت میں جداگانہ وجود نہیں رکھہ سکتیں جب تک کہ ان میں کوئی چیز مابہ الامتیاز نہ ھو -

**indiscernibly**, *adv.* : غیر محسوس طور پر ؛ غیر ممیز طور پر -

**Indiscerptible**, *a.* : نا قابل تحلیل -

**indiscerptibility**, *n.* : لایتجزیٰ ھونا ؛ غیر تفریق پذیر ھونا ؛ عدم تحلیل -

**Indiscipline**, *n.* : بد نظمی ؛ بد انتظامی ؛ نظم و ضبط نہ ھونا -

**indisciplinable**, *a.* : غیر تربیت پذیر ؛ نا قابل انضباط -

**Indiscreet**, *a.* : ( ۱ ) نا سمجھ ؛ نادان ؛ نا فہم ؛ نادانی کا - ( ۲ ) بے احتیاط ؛ نا عاقبت اندیش ؛ خلاف احتیاط ؛ نا عاقبت اندیشانہ -

**indiscreetly**, *adv.* : نا فہمی سے ؛ بے احتیاطی سے

**Indiscrete**, *a.* : غیر منقسم ؛ بسیط -

**Indiscretion**, *n.* : ( ۱ ) نا فہمی کی حرکت ؛ نادانی - ( ۲ ) سرکاری راز کا افشاء ( عمداً یا اتفاقاً ) - ( ۳ ) نا عاقبت اندیشی ؛ بے احتیاطی ؛ لغزش ؛ مروجہ اخلاق کی خلاف ورزی -

**Indiscriminate**, *a.* : ( ۱ ) بے امتیاز ؛ بے تفریق - ( ۲ ) منتشر ؛ بے ربط ؛ گڈ مڈ ؛ بے اصول ؛ بے قید -

**indiscriminately**, *adv.* : اندھا دھند ؛ بلا امتیاز ؛ بلا تفریق -

**indiscrimination, indiscriminateness**, *nn.* : بے اصولی ؛ تفریق یا امتیاز نہ ھونا -

**indiscriminative**, *a.* : بے اصول ؛ بے امتیاز ؛ بے تفریق -

**Indispensable**, *a.* : ضروری ؛ لازمی ؛ نا گزیر ؛ جس کے بغیر چارہ نہ ھو -

**indispensability, indispensableness**, *nn.* : ضروری یا لازمی ھونا ؛ ناگزیری -

**indispensably**, *adv.* : ناگزیر طور پر ؛ لازمی طور پر -

**Indispose**, *v. t.* : ( ۱ ) ناقابل کرنا ؛ معذور کرنا - ( ۲ ) دل پھیر دینا ؛ نفرت دلانا ؛ طبیعت ھٹا دینا ( کسی کام کے کرنے سے ) - ( ۳ ) طبیعت ناساز کرنا -

**indisposed**, *p. p.* : نا ساز -

**Indisposition**, *n.* : ( ۱ ) عارضی علالت ؛ طبیعت کی نا سازی ؛ عارضہ ؛ شکایت - ( ۲ ) بے رغبتی ؛ بے دلی ( کسی کام کے کرنے سے ) - ( ۳ ) نفرت ؛ کراھت -

**Indisputable**, *a.* : مسلم ؛ مانا ھوا ؛ غیر متنازع فیہ ؛ جس میں بحث کی گنجائش نہ ھو -

**indisputability, indisputableness**, *nn.* : مسلم ھونا -

**indisputably**, *adv.* : مسلمہ طور پر ؛ یقینی طور پر -

**Indissoluble**, *a.* : ( ۱ ) پائدار ؛ واثق ؛ استوار ؛ پکا - ( ۲ ) نا قابل تحلیل -

**indissolubility**, *n.* : ( ۱ ) ناقابل تحلیل ھونا - ( ۲ ) پائداری ؛ استواری -

**indissolubly**, *adv.* : نا قابل تحلیل طور پر ؛ نہایت مضبوطی سے -

**Indistinct**, *a.* : ( ۱ ) دھندلا ؛ غیر واضح ؛ غیر ممیز - ( ۲ ) مبہم ؛ بے ربط -

**indistinctly**, *adv.* : غیر واضح طور پر ؛ مبہم طور پر -

**indistinctness**, *n.* : دھندلا پن ؛ ابہام ؛ بے ربطی -

**Indistinctive**, *a.* : غیر امتیازی ؛ غیر مخصوص -

**indistinctively**, *adv.* : غیر امتیازی طور پر -

**Indistinguishable**, *a.* : جس کی شناخت نہ ھو سکے ؛ نا قابل شناخت ؛ ناقابل امتیاز -

**indistinguishably**, *adv.* : ناقابل شناخت طور پر -

**Indistributable**, *a.* : نا قابل تقسیم ؛ غیر منقسم ؛ جس کی تقسیم نہ ھو سکے -

**Indite**, *v. t.* : ( ۱ ) لکھنا ؛ تصنیف کرنا ؛ کہنا ( نظم وغیرہ ) - ( ۲ ) ( مزاحاً ) لکھنا ( خط وغیرہ ) -

**Indivertible**, *a.* : اٹل ؛ مبرم -

**indivertibly**, *adv.* : اٹل طور پر وغیرہ -

**Individual** *a.* & *n.* : ( ۱ ) منفرد ؛ انفرادی - ( ۲ ) جزئی ؛ مخصوص - ( ۳ ) ذاتی ؛ شخصی ؛ کسی شخص کی ذات سے مخصوص - ( ۴ ) کسی طبقے کا منفرد رکن ؛ فرد - ( ۵ ) فرد ؛ ( ضد جماعت ) - ( ۶ ) ( عامیانہ ) شخص ؛ انسان -

**Individualism**, *n.* : (۱) انانیت ؛ خودی - (۲) انفرادیت ؛ عمرانیات کا وہ نظریہ جس کی روسے افراد کو عمل کی آزادی ھونا چاھیئے ( ضد اجتماعیت یا اشتراکیت ) -

**individualist**, *n.* : انفرادی ؛ انفرادیت پسند -

**individualistic**, *a.* : انفرادیت پسندانہ -

**Individuality**, *n.* : (۱) منفرد ھونا ؛ جداگانہ وجود رکھنا - (۲) شخصیت - (۳) (جمع) شخصی خصوصیات -

**Individualize**, *v. t.* : (۱) منفرد کرنا ؛ فرد قرار دینا ؛ فرد بنانا -

(۲) صراحت کرنا ؛ تعین کرنا ؛ تخصیص کرنا -

**individualization,** *n.* : فرد بننا یا بنانا ؛ تخصیص -

**Individually,** *adv.* : (۱) شخصی طور پر ؛ ذاتی طور پر ؛ فرد کی حیثیت سے -(۲) مخصوص طورپر- (۳)ایک ایک کر کے ؛ فرداًفرداً -

**Individuate,** *v. t.* : منفرد کرنا ؛ فرد بنانا ؛ فرد قرار دینا -

**individuation,** *n.* : فرد بنانا -

**Indivisible** *a.* & *n.* : نا قابل تقسیم ؛ جس کی تقسیم نہ ہوسکے ؛ غیر تقسیم پذیر ؛ غیر منقسم ؛ لایتجزیٰ -

**indivisibility,** *n.* : نا قابل تقسیم یا غیر منقسم ہونا -

**indivisibly,** *adv.* : غیر منقسم طور پر -

**Indo-** : ( سابقہ ) ہندوستانی ؛ ہندی -

*Indo-Aryan* : ہند آریائی -

*Indo-Chinese* : ہند چینی -

*Indo-European* : ہند یورپی -

*Indo-Germanic* : ہند جرمانی ؛ اس خاندان السنہ کا جو یورپ کے بیشتر حصےاور ایشیا میں شمالی ہند تک بولی جاتی ہیں-

*Indonesian* : مشرقی جزائر ہند ( ملایا وغیرہ ) کا -

**Indocile** ( or -dosil ). *a.* : غیر تعلیم پذیر ؛ غیر فرمان پذیر ؛ سرکش -

**indocility,** *n.* : غیر تعلیم پذیری ؛ غیر فرمان پذیری

**Indolent,** *a.* : (۱) کاہل ؛ آلکسی ؛ مجہول ؛ آرام طلب - (۲) ( طب ) سن ؛ مردہ ؛ جس میں درد نہ ہو -

*i. tumour* : سن گمڑا -

**indolence,** *n.* : کاہلی ؛ آرام طلبی -

**indolently,** *adv.* : کاہلی سے ؛ آرام طلبی سے -

**Indomitable,** *a.* : (۱) مغلوب نہ ہونے والا ؛ نہ دبنے والا - (۲) غیر متزلزل -

**indomitably,** *adv.* : مغلوب نہ ہوکر ؛ غیر متزلزل طور پر -

**Indoor,** *a.* : (۱) بھیتری ؛ گھر کا - (۲) خیرات خانے کے اندر کا -

**Indoors,** *adv.* : اندرون خانہ ؛ گھر کے اندر -

**Indorsation,** *n.* : (۱) دستخط ظہری؛ تحریر ظہری ؛ عبارت ظہری ؛ پشت پر لکھی ہوئی تحریر - (۲) تصدیق -

**Indorsee,** *n.* : مصدقلہ ؛ جس کا نام پشت پر لکھا جائے ؛ منتقل الیہ ہنڈی وغیرہ -

**Indraught, -draft,** *n.* : (۱) اندر کی طرف کھینچنا (۲) اندر آنے والا جھوکا وغیرہ -

**Indri,** *n.* : اندری ؛ ایک لنگور کی قسم کا جانور جو مدغاسکر میں پایا جاتا ھے -

**Indubitable,** *a.* : بے شبہ ؛ مسلمہ ؛ یقینی -

**indubitably,** *adv.* : بلا شک و شبہ -

**Induce,** *v. t.* : (۱) آمادہ کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ راغب کرنا - (۲) اٹھانا ؛ برپا کرنا ؛ پیدا کرنا ؛ باعث ہونا ؛ موجب ہونا - (۳) ( برق و مقناطیس ) امالہ کرنا؛ امالے سے پیدا کرنا ( رو کا ) - (۴) اخذ کرنا ؛ نتیجہ نکالنا ؛ استقرا کرنا ؛ استقراء سے نتیجہ اخذ کرنا -

**Inducement,** *n.* : (۱) تحریک ؛ ترغیب - (۲) محرک ؛ باعث -

**Induct,** *v. t.* : (۱) قبضہ دینا؛ جائزہ دینا (گرجا کی جاگیر کا)؛داخل کرنا؛ بٹھانا - (۳) آشنا کرنا ؛ ابتدائی مراحل طے کرانا ؛ روشناس کرنا -

**Inductile** *a.* : (۱) بےلچک ؛ ( طبیعات ) غیر متمدد - (۲) غیر صورت پذیر - (۳) غیر اثر پذیر -

**Induction,** *n.* : (۱) قبضہ دلانا ؛ داخل کرنا - (۲) ( قدیم ) تمہید ؛ دیباچہ - (۳) ثبوت میں ( واقعات ) پیش کرنا - (۴) ( منطق ) استقراء ؛ جزئی مثالوں سے کلی نتیجہ اخذ کرنا - (۵) ( برق و مقناطیس ) امالہ -

*i. -coil*: امالی لچھا یا چکر -

*mathematical i.* : ریاضیاتی استقرا -

**Inductive.** *a.* : (۱) ( منطق ) استقرائی - (۲) (برق و مقناطیس ) امالی -

**inductively,** *adv.* : استقرا سے ؛ امالے سے -

**inductiveness,** *n.* : استقرائی یا امالی ہونا -

**Inductor,** *n.* : (۱) جائزہ دلانے والا ( گرجے کی جاگیر کا ) - (۲) ( برق و مقناطیس ) ممیل ؛ امالی مشین کا کوئی حصہ -

**Indulge,** *v. t.* & *i.* : (۱) ( کسی شخص کے ) حسب مرضی کرنا ( کوئی کام ) ؛ ( خواہش ) پوری کرنا ؛ ناز برداری کرنا - (۲) ( دے کر ) خوش کرنا ؛ دلجوئی کے لئے دینا - (۳) مزے لینا ؛ لطف اندوز ہونا ؛ جی بھر کے مزہ لینا - (۴) دل کھول کر پورا کرنا ( شوق وغیرہ ) ؛ شوق ہونا ؛ عادی ہونا -

**indulgent,** *a.* : مہربان ؛ شفیق ؛ با مروت ؛ شفیقانہ ؛ مہربانی کا -

**indulgently,** *adv.* : شفقت سے ؛ مروت سے ؛ دلجوئی سے -

**Indulgence,** *n.* : (۱) عادت ؛ شوق - (۲) دلجوئی ؛ نازبرداری - (۳) مروت ؛ شفقت ؛ لطف اندوزی - (۴) رعایت ؛ خاص حق - (۵) ( رومی کلیسا ) کسی کلیسائی رسم ( عشائے ربانی وغیرہ ) کے بعد سزا کی معافی ( پادری کے ہاتھ سے ) -

*Declaration of I.* : مذہبی آزادی کا اعلان خصوصاً وہ جو کہ چارلس ثانی نے سنہ ۱۶۷۲ ع اور جیمس ثانی نے سنہ ۱۶۸۷ ع میں کیا تھا -

**Indulgenced,** *a.* : ( رومی کلیسا ) ( وہ دعائیں وغیرہ ) جن سے گنہگار کو معافی مل جاتی ھے -

**Indult,** *n.* : ان اشیا کی نسبت جن کی عام کلیسا کے قانون میں اجازت نہیں پوپ کی خاص اجازت ؛اجازت خاص -

**Indurate,** *v. t.* & *i.* : (۱) سخت ہونا ؛ سخت کرنا ؛ کڑا ہونا ؛ کڑا کرنا - (۲) دل پتھر کر لینا ؛ بے حس ہو جانا ؛ سخت دل ہو جانا - (۳) راسخ ہو جانا ؛ شدید ہوجانا -

**induration,** *n.* : سختی ؛ کڑا پن ؛ بے حسی ؛ سخت دلی ؛ شدت ؛ راسخ ہو جانا -

**indurative,** *a.* : سخت کر دینے والا ؛ بے حس کرنے والا ؛ شدید کرنے والا -

*Indusium,* *n.* ( pl.-*ia* ), : ( نباتیات ) (۱) وہ جھلی جس میں فرن کے پھل ہوتے ہیں ؛ جامہ ؛ محرم - (۲) وہ باریک روئیں جو بعض پھولوں کے سر بقچے کے گرد ہوتے ہیں - (۳) ( حیوانیات ) پھل روپ کا خول -

**Industrial,** *a.* & *n.* : (۱) صنعت و حرفت کے متعلق؛ صنعتی - (۲) اہل صنعت و حرفت؛ کار خانے کا مالک یا مزدور - (۳) مشترکہ صنعتی کمپنی کے حصے -

*i. revolution* : صنعتی انقلاب ؛ وہ تغیر جو انیسویں صدی کے

شروع میں مشینوں کے ایجاد سے صنعت و حرفت میں رو نما ہوا -

*i. school*, : بے نگرانی لڑکوں کا مدرسہ جس میں ان کو تعلیم کے علاوہ کوئی پیشہ بھی سکھایا جاتا ھے -

**industrialism**, *n.* : صنعتیت ؛ صنعتی نظام ؛ یورپ کا موجودہ نظام معاشرت جس میں مشینوں پر مبنی صنعت کو خاص اھمیت حاصل ھے -

**industrialist**, *n.* : صنعتی کارخانے کا مالک -

**industrialize**, *v. t.* : ( کسی ملک میں ) مشینوں کی صنعت جاری کرنا ؛ صنعتی کارخانے کھولنا -

**industrially**, *adv.* : صنعت و حرفت کے لحاظ سے -

**Industrious**, *a.* : محنتی ؛ جفا کش -

**inustriously**, *adv.* : تن دھی سے؛ جفا کشی سے؛ محنت سے -

**Industry**, *n.* : (۱) محنت ؛ جفا کشی ؛ تندھی - (۲) مفید شغل ؛ کار آمد مشغلہ - (۳) صنعت و حرفت -

**Indwell**, *v. t. & i.* : (۱) اندر رھنا ؛ سما جانا - (۲) ( استعارتاً ) اندر ہونا ؛ تہ میں ہونا ( اصول وغیرہ کا ) - (۳) گھر کر لینا ؛ جا گزیں ہو جانا -

**indweller**, *n.* : اندر رھنے والا -

**-ine** : ( لاحقہ ) صفات کے آخر میں آتا ھے جیسے divine -

**-ine** : ( لاحقہ ) ان صفات کے آخر میں آتا ھے جو نباتات ؛ معدنیات وغیرہ کے نام سے بنیں جیسے pristine -

**-ine** : ( لاحقہ ) اسماے مونث کے آخر میں آتا ھے جیسے heroine

**-ine** : ( لاحقہ ) لاطینی حاصل مصدر کے انگریزی شکل کے آخرمیں جیسے rapine -

**-ine** : ( لاحقہ ) کیمیاوی alkaloids اور basic substances کے نام کے آخر میں -

**Inebriate**, *a. & n.* : متوالا ؛ مست ؛ مخمور ؛ نشے میں ؛ مست یا مخمور شخص ؛ میخوار ؛ شرابی -

**Inebriate**, *v. t.* : مدھوش کرنا ؛ متوالا کرنا ؛ مست کرنا ؛ مخمور کرنا ( لفظی اور استعاری معنوں میں ) -

**inebriation**, *n.* : مستی ؛ مدھوشی ؛ خمار ؛ نشہ -

**Inebriety**, *n.* : مخمور رھنے کی عادت ؛ شراب خواری ؛ میخواری -

**Inedible**, *a.* : جو کھایا نہ جا سکے ؛ نا قابل خورش ؛ نا خوردنی -

**Inedited**, *a.* : (۱) غیر شائع شدہ ؛ غیر مطبوعہ - (۲) جو بغیر تہذیب و تحشیہ کے شائع ہو ؛ بے تہذیب و تحشیہ -

**Ineffable**, *a.* : نا قابل بیان ؛ بیان سے باھر ؛ جس کو الفاظ میں بیان نہ کیا جا سکے ؛ بے حد -

**ineffably**, *adv.* : نا قابل بیان طور پر ؛ بے حد -

**Ineffaceable**, *a.* : ان مٹ ؛ جو مٹایا نہ جا سکے ؛ نا قابل محو -

**ineffaceability**, *n.* : ان مٹ ہونا ؛ ناقابل محو ہونا -

**ineffaceably**, *adv.* : نا قابل محو طور پر ؛ اس طرح کہ مٹایا نہ جا سکے -

**Ineffective**, *a.* : (۱) غیرموثر ؛ بےسود ؛ بےکار ؛ اکارت ؛ جو کارگر نہ ہوسکے - (۲) نا لائق ؛ نا قابل ؛ نا اھل ؛ نکما - (۳) بے تاثیر ؛ بے لطف ( آرٹ یعنی فنون لطیفہ کا نمونہ ) -

**ineffectively**, *adv.* : غیر موثر طور پر -

**ineffectiveness**, *n.* : غیر موثر ہونا ؛ بے تاثیری ؛ ناقابلیت ؛ نا لائقی ؛ نا اھلی -

**Ineffectual**, *a.* : بے فائدہ ؛ لاحاصل ؛ بےاثر ؛ بیکار ؛ اکارت ؛ بےسود -

**ineffectually**, *adv.* : بیفائدہ ؛ بلا نتیجہ -

**ineffectualness**, *n.* : بیفائدہ ہونا ؛ بے سود ہونا -

**Inefficacious**, *a.* : غیر موثر ( علاج و تدبیر وغیرہ ) -

**Inefficient**, *a.* : (۱) نالائق ؛ ناقابل ؛ نا اھل ؛ بد سلیقہ - (۲) غیر موثر ؛ بے کار ؛ بے فائدہ ؛ بے سود -

**inefficiency**, *n.* : (۱) نالائقی ؛ نا قابلیت ؛ نا اھلی - (۲) غیر موثر ہونا ؛ بے کار ہونا - (۳) عدم استعداد ( طبیعیات ) -

**inefficiently**, *adv.* : نا لائقی سے ؛ بد سلیقگی سے بد اسلوبی سے ؛ غیر موثر طور پر -

**Inelastic**, *a.* : جس میں سازگاری کا مادہ نہ ہو ؛ بے لوچ ؛ بے لچک ( لغوی اور مجازی معنوں میں ) -

**inelasticity**, *n.* : بے لچک ہونا ؛ بے لوچ ہونا -

**Inelegant**, *a.* : (۱) بھدا ؛ بھونڈا ؛ بے ڈھنگا ؛ بے ڈول ؛ بدنما ؛ بد اسلوب - (۲) ناتراشیدہ ؛ کھرا - (۳) ( اسلوب بیان ) غیر شستہ ؛ نا ہموار -

**inelegance**, *n.* : بھداپن ؛ بھونڈاپن ؛ بے ڈھنگاپن ؛ بدنمائی ؛ بد اسلوبی ؛ کھراپن -

**inelegantly**, *adv.* : بھدے پن سے ؛ بھونڈےپن سے ؛ بداسلوبی سے ؛ کھرے پن سے -

**Ineligible**, *a.* : نا قابل انتخاب ؛ غیر مستحق -

**ineligibility**, *n.* : نا قابل انتخاب ہونا ؛ عدم استحقاق -

**ineligibly**, *adv.* : بے استحقاق -

**Ineluctable**, *a.* : جس سے مفر نہ ہو ؛ مبرم ؛ ناگزیر -

**Inept**, *a.* : (۱) ناموزوں ؛ بے محل ؛ بے تکا - (۲) مہمل ؛ لغو -

**ineptitude**, *n.* : نا لائقی ؛ نا قابلیت -

**ineptly**, *adv.* : بے محل -

**ineptness**, *n.* : بے محل ہونا ؛ غیر موزوں ہونا -

**Inequality**, *n.* : (۱) عدم مساوات ؛ تفاوت - (۲) نا ہمواری - (۳) تغیر پذیری - (۴) ( ہیئت ) اجرام سماوی کی رفتار میں فرق - (۵) ( طبیعیات ) نا برابری ؛ لاتساوی -

**Inequilateral**, *a.* : غیر متساوی الاضلاع ؛ جس کے ضلع برابر نہ ہوں -

**Inequitable**, *a.* : غیر منصفانہ ؛ غیر عادلانہ ؛ خلاف انصاف -

**inequitably**, *adv.* : بے انصافی سے ؛ غیر منصفانہ -

**Inequity**, *n.* : بے انصافی ؛ خلاف انصاف ہونا -

**Ineradicable**, *a.* : جس کو جڑ سے نہ اکھاڑا جاسکے ؛ نا قابل استیصال ؛ غیر استیصال پذیر -

**ineradicably**, *adv.* : نا قابل استیصال طور پر -

**Inerrable**, *a.* : خطا سے بری ؛ معصوم ؛ جس سے غلطی نہ ہوسکے -

**inerrability, inerrancy**, *nn.* : خطا سے بری ہونا ؛ معصومیت ؛ عصمت -

**inerrably**, *adv.* : معصومیت سے -

**inerrant**, *a.* : خطا سے بری -

**Inert**, *a.* : (۱) غیر متحرک ؛ بے حرکت ؛ جامد ؛ ساکن - (۲) غیر موثر - (۳) سست ؛ مجہول ؛ آلکسی ؛ احدی -

**inertly**, *adv.* : جمود سے ؛ غیر موثر طور پر ؛ سستی سے -

**inertness**, *n.* : (۱) بے حرکتی ؛ جمود ؛ فقدان حرکت - (۲) کاھلی ؛ سستی - (۳) غیر موثر ہونا -

**Instrument**, *n.*, & *v. t.*: (۱)آلہ ؛ اوزار ؛ هتیار - (۲)آلہ کار ؛ وہ شخص جس سے دوسرا جس طرح چاهے کام لے - (۳) آلات ( سائینس وغیرہ کے ) - (۴) آلہ (موسیقی)- (۵) دستاویز ؛ قانونی کاغذ - (۶) ( گیت کو ) ساز پر بجانے کے لئے ترتیب دینا -

*musical i.* : باجا ؛ ساز ؛ آلات موسیقی -

**Instrumental**, *a.* : (۱) معاون ؛ ممد ؛ کام دینے والا ؛ ذریعہ کا - (۲) آلے کا یا آلے کے متعلق - (۳) ساز کی ( موسیقی ) -

*i. case* : (صرف ونحو ) فعل کی حالت جس سے واسطہ ' ذریعہ وغیرہ ظاهر هو -

**instrumentalist**, *n.* : کسی ساز کا بجانے والا یا ماهر -

**instrumentally**, *adv.* : ذریعے کے طور پر ؛ آلے کے طور پر -

**Instrumentality**, *n.* : آلہ هونا ؛ ذریعہ ؛ مدد -

**Instrumentation**, *n.* : (۱) گیت کو ساز کے لئے ترتیب دینا - (۲) آلات جراحی وغیرہ سے کام لینا - (۳)آلہ هونا؛ ذریعہ؛ مدد -

**Insubordinate**, *a.* : نا فرمان ؛ باغی ؛ سرکش ؛ شورہ پشت -

**insubordination**, *n.* : نا فرمانی ؛ بغاوت ؛ عدول حکمی ؛ سرکشی ؛ شورہ پشتی -

**Insubstantial**, *a.* : غیر حقیقی ؛ غیر مادی ؛ غیر جامد ؛ جو ٹھوس نہ هو -

**insubstantiality**, *n.* : غیر مادیت ؛ غیر حقیقی پن ؛ جامد نہ هونا وغیرہ -

**Insufferable**, *a.* : نا قابل برداشت طور پر مغرور ؛ سخت متکبر -

**insufferably**, *adv.* : حد سے زیادہ ( مغرور وغیرہ ) -

**Insufficient**, *a.* : غیر کافی ؛ نا کافی ؛ تھوڑا ؛ کم -

**insufficiency**, *n.* : کمی ؛ کوتاهی ؛ نا کافی هونا -

**insufficiently**, *adv.* : نا کافی طور پر -

**Insufflate**, *v. t.* : پھونکنا ؛ بھرنا ( هوا یا گیس وغیرہ ) ؛ ( چوٹ جلن وغیرہ کے دور کرنے کے لئے ) منہ سے یا آلے کے ذریعے سے پھونکنا -

**insufflator**, *n.* : پھونکنے کا آلہ

**Insufflation**, *n.* : (۱) پھونک بھرنا ؛ هوا بھرنا - (۲) جھاڑ پھونک ( آسیب دور کرنے لئے ) -

**Insular**, *a.* : (۱) جزیرہ کا ؛ ٹاپو کا ؛ جزیرے کا سا - (۲) جزیرہ والوں کا یا جزیرہ کا سا تنگ نظر ؛ تنگ نظر انہ -

**insularism**, *n.* : ( جزیرے والوں کی سی ) تنگ نظری -

**insularity**, *n.* : (۱) جزیرہ یا جزیرے کا سا هونا - (۲) تنگ نظری -

**insularly**, *adv.* : جزیرے والوں کی طرح ؛ جزیرے کی طرح -

**Insulate**, *v. t.* : (۱) جزیرہ بنانا - (۲) ( شخص ' شے کو ) ماحول سے جدا کرنا ؛ سب سے الگ کر دینا ' جدا کر لینا - (۳) ( حرارت اور برق ) منفصل کرنا ؛ حاجز درمیان میں رکھنا -

**insulation**, *n.* : (۱) جزیرہ بنانا -(۲) علحدہ کرنا - (۳) حجز -

**insulator**, *n.* : (۱) علحدہ کرنے والا - (۲) حاجز -

**Insulin**, *n.* : انسولین ؛ ذیا بیطس کی خاص دوا -

**Insult**, *n.* : (۱) توهین ؛ هتک ؛ تذلیل ؛ ذلت ؛ سبکی ؛ اهانت - (۲) توهین آمیز فعل یا گفتگو -

**Insult**, *v. t.* : هتک کرنا ؛ توهین کرنا ؛ تذلیل کرنا ؛ ذلیل کرنا ؛ اهانت کرنا -

**insultingly**, *adv.* : توهین آمیز طور پر ؛ هتک آمیز طور پر -

**Insuperable**, *a.* : (مشکل ( روک یا رکاوٹ ) جو دور نہ هوسکے ؛ جس پر غالب نہ آسکے ؛ نا قابل عبور ؛ نا قابل فتح ؛ ( شاذ ) لا ثانی ؛ بے نظیر -

**insuperability**, *n.* : نا قابل عبور هونا -

**insuperably**, *adv.* : نا قابل عبور طور پر -

**Insupportable**, *a.* : نا قابل برداشت ؛ نا قابل تحمل -

**insupportably**, *adv.* : نا قابل برداشت طور پر -

**Insurance**, *n.* : (۱) بیمہ کرنا ؛ بیمہ - (۲) بیمہ کی رقم -

*National I. Act* : ( انگلستان ) سنہ ۱۹۱۱ ع کا قانون جس کی رو سے مزدور اپنی اجرت میں سے هفتہ وار ایک رقم دیتے هیں اور اس کے عوض بیماری ' بیکاری وغیرہ کی صورت میں ریاست ان کی مدد کرتی هے -

**Insurant**, *n.* : بیمہ کرانے والا ؛ جس کا بیمہ کیا جائے -

**Insure**, *v. t.* : (۱) بیمہ کرنا یا کرانا - (۲) بیمے کے ذریعے محفوظ کرنا یا کرانا ( جائداد ) -

*the insured* : جس کا بیمہ هوا هو -

**insurable**, *a.* : بیمے کے قابل -

**Insurer**, *n.* : بیمہ کرنے والا -

**Insurgent**, *a.* & *n.*: (۱) بغاوت کرنے والا ؛ باغی ؛ سرکش - (۲) آگے بڑھتا هوا ؛ سیلابی -

**insurgency**, *n.* : (۱) بغاوت ؛ سرکشی - (۲) باڑہ ؛ سیلاب -

**Insurmountable**, *a.*: نا قابل فتح ؛ جس پر غالب نہ آسکیں -

**insurmountably**, *adv.* : نا قابل فتح طور پر -

**Insurrection**, *n.* : (۱) بغاوت ؛ سرکشی - (۲) بغاوت کی تحریک یا سازش -

**insurrectional, insurrectionary**, *aa.* : بغاوت کا ؛ باغیانہ -

**insurrectionist**, *n.*: باغی -

**Insusceptible**, *a.* : نا قابل ( علاج ) ؛ اثر نہ قبول کرنے والا ؛ صلاحیت نہ رکھنے والا ؛ غیر اثر پذیر -

**insusceptibility**, *n.* : غیر اثر پذیری ؛ عدم صلاحیت -

**Intact**, *a.* : (۱) جس کو هاتھ نہ لگا هو - (۲) سالم ؛ ثابت ؛ بجنسہ ؛ جوں کا توں - (۳) محفوظ؛ درست؛ اچھی حالت میں -

**Intagliated**, *a.* : ( سطح پر ) کھدا هوا ؛ کندہ کیا هوا ؛ جس پر کندہ کاری کی گئی هو -

**Intaglio**, *n.*, & *v.t.* : (۱) کھدا هوا نقش ؛ کندہ کاری - (۲) منقوش هیرا وغیرہ - (۳) کندہ کرنا ؛ کندہ کاری کرنا -

**Intake**, *n.* : (۱) ٹھوکر لگانے کی جگہ ؛ ایسا مقام جہاں سے پانی کاٹا جاسکے - (۲) معدن میں هوا پهنچنے کا راستہ - (۳) نلکی وغیرہ کا یکایک تنگ هو جانا -

**Intangible**, *a.* : (۱) جس کو چھونہ سکیں - (۲) غیر محسوس - (۳) نا قابل فهم -

**intangibility**, *n.* : غیر محسوس هونا ؛ نا قابل فهم هونا -

**intangibly**, *adv.* : نا قابل فهم طور پر -

**Integer**, *n.* : (۱) عددصحیح؛ مقدار سالم - (۲) مکمل با لذات شے -

**Integral**, *a.*& *n.* : (۱) عدد صحیح کا ؛ مقدار سالم کا ؛ ( جزو )

متکمل؛ ( جزو) اهم؛ تکملی - (۲) صحیح؛ کامل؛ سالم؛ مکمل؛ کلی - (۳) ( ریاضیات ) تکملہ -

**integrality**, *n.* : سالم هونا ؛ مکمل هونا -

**integrally**, *adv.* : مکمل طور پر ؛ بالکل -

**Integrant**, *a.* : ( دوسرے اجزا سے ) مل کر مقدار سالم بنانے والا؛ متکمل ( جزو ) -

**Integrate**, *a.* : (۱) اجزا سے مرکب - (۲) سالم -

**Integrate**, *v.t.* : (۱) مکمل کرنا ؛ تکمیل کرنا ؛ پورا کرنا - (۲) اجزا کو ملا کر مقدار سالم بنا نا - (۳) ( ریاضی ) معلوم کرنا -

**integration**, *n.* : تکمیل -

**integrative**, *a.* : تکمیلی ؛ متکمل -

**integrator**, *n.* : اوسط نکالنے والا یا میزان نکالنے والا -

**Integrity**, *n.* : (۱) سالمیت؛ کلیت؛ هئیت سالمہ - ( ۲ ) درست حالت - ( ۳ ) دیانت ؛ دیانت داری؛ ایمانداری -

**Integument**, *n.* : کھال؛ جلد؛ چھال؛ غلاف؛ چھلکا ؛ پوست -

**integumentary**, *a.* : کھال وغیرہ سے متعلق -

**Intellect**, *n.* : ( ۱ ) تعقل ؛ عقل ؛ ذهن - ( ۲ ) سمجھ ؛ فہم؛ فراست - ( ۳ ) دانا ؛ دانشمند؛ ارباب عقل و دانش ( بحیثیت مجموعی ) -

**Intellection**, *n.* : تعقل -

**intellective**, *a.* : تعقلی -

**Intellectual**, *a.* & *n.* : (۱) عقلی؛ ذهنی؛ تعقلی - (۲) ذی‌فہم؛ روشن خیال ( شخص ) - (۳) دانا ؛ ذی هوش -

**intellectuality**, *n.* : عقلیت وغیرہ -

**intellectualization**, *n.* : عقلیت کے رنگ میں رنگنا یا رنگا جانا -

**intellectualize**, *v. t.* & *i.* : عقلیت کے رنگ میں رنگنا -

**intellectually**, *adv.* : (۱) عقلاً- (۲) بہ لحاظ ذهنی قابلیت کے-

**Intellectualism**, *n.* : عقلیت ؛ یہ نظریہ کہ علم بیشتر عقل کے ذریعہ سے حاصل هوتا هے -

**intellectualist**, *n.* : عقلی-

**Intelligence**, *n.* : ( ۱ ) عقل؛ فہم - (۲) ذکاوت ؛ جودت ؛ تیز فہمی ؛ فراست ؛ ذهانت - (۳) اطلاع ؛ خبر -

**intelligential**, *a.* : عقلی ؛ عقل کے متعلق -

**Intelligencer**, *n.* : خبر رساں ؛ اطلاع دهندہ ؛ جاسوس ؛ مخبر -

**Intelligent**, *a.* : عاقل ؛ فہیم ؛ هوشمند ؛ دانشمند؛ عقل مند؛ ذکی ؛ ذهین ؛ زیرک -

**intelligently**, *adv.* : ذهانت سے؛ عقلمندی سے -

**Intelligentzia, -sia**, *n.* : کسی قوم ( خصوصاً روسیوں) کا وہ طبقہ جو اهل الرائے هونے کا مدعی هو ؛ روشن خیال طبقہ -

**Intelligible**, *a.* : (۱) قابل فہم ؛ صاف ؛ سمجھ میں آنے والا - (۲) (فلسفہ) جس کا ادراک حواس کے ذریعہ سے نہیں بلکہ محض عقل کے ذریعے سے هو ؛ معقول -

**Intelligibility**, *n.* : (۱) معقولیت - (۲) قابل فہم هونا -

**Intelligibly**, *adv.* : قابل فہم طور پر -

**Intemperate**, *a.* : (۱) (شخص، کردار) بے اعتدال ؛غیر معتدل ؛ بے روک؛ شدت کا (۲) غیر محتاط؛ نا پرهیز گار ؛ هوا پرست؛ بندۂ نفس - (۲) شرابی ؛ شراب خوار -

**intemperance**, *n.* : ( ۱ ) بے اعتدالی ؛ نا پرهیز گاری - ( ۲ ) شراب خواری-

**Intemperately**, *adv.* : بے اعتدالی سے: حد سے زیادہ شدت سے-

**Intend**, *v. t.* : (۱) ارادہ کرنا ؛ قصد کرنا ؛ چاهنا ؛ نیت رکھنا - (۲) ( کسی کام کے لئے ) مخصوص کرنا ؛ نامزد کرنا ؛ ( کسی چیز کا ) کسی کے لئے هونا - (۳) مطلب هونا؛ مدعا هونا-

**Intendant**, *n.* : منتظم ؛ ناظر ؛ داروغہ -

**intendancy**, *n.* : نظارت ؛ داروغگی وغیرہ -

**Intended**, *n.* : ( روز مرہ ) مخطوب یا مخطوبہ ؛ منگیتر -

**Intendment**, *n.* : مفہوم از روے قانون ؛ قانونی معنی -

**Intense**, *a.* (-er, -est) : (۱) شدید؛ سخت؛ بہت زیادہ؛ شدت کا - (۲) دلی ؛ قلبی ؛ گہرا - ( ۳ ) حساس ؛ گہرے جذبات کا؛ احساس رکھنے والا -

**intensely**, *adv.* : بے حد سخت ؛ نہایت شدت سے

**intenseness**, *n.* : شدت ؛ سختی؛ گرمی ؛ تیزی ؛ گہرائی -

**intensification**, *n.* : شدید کرنا یا هونا؛ مزید شدت -

**intensify**, *v. t.* & *i.* : سخت کرنا ؛ شدید کرنا ؛ زیادہ کرنا ؛ تیز کرنا ؛ بڑھانا -

**intensity**, *n.* : سختی؛ شدت ؛ تندی -

**Intension**, *n.* : (۱) گہرائی ( کسی صفت کی ) - ( ۲ ) تھکا دینے والی جد و جہد ( ذهن یا ارادے کی )-

**Intensive**, *a.* : ( ۱ ) شدت ، عمق یا گہرائی کے متعلق - ( ۲ ) ( صرف و نحو ) مبالغے کا ؛ تاکیدی - (۳) محدود اور عمیق ؛ ایک مرکز پر مجتمع - (۴) (معاشیات) پیدایش بڑھانے والا؛ پیدائش افزا -

*i. inoculation* : (طب) ٹیکہ اندازی جس میں دوا کا زور بتدریج بڑھایا جاے -

**intensively**, *adv.* : (۱) ( صرف و نحو ) تاکید یا مبالغے کے طور پر - ( ۲ ) ( معاشیات ) افزائش پیدایش کے اصول پر - (۳) گہرائی کے ساتھ -

**Intent**, *n.* : نیت؛ مراد؛ مطلب ؛ مدعا؛ مقصد؛ منشاء -

*to all intents and purposes* : عملاً ؛ عیناً ؛ انجام کار -

**Intent**, *a.* : (۱) تلا هوا ؛ آمادہ - (۲) سر گرم ؛ منہمک ؛ بہت مصروف؛ جتا هوا- (۳) پر جوش؛ پر شوق -

**intently**, *adv.* : جی سے؛ جی لگا کر؛ سر گرمی سے ؛ انہماک سے؛ بڑے شوق سے

**intentness**, *n.* : آمادگی ؛ سر گرمی ؛ انہماک؛ جوش -

**Intention**, *n.* : (۱) ارادہ کرنا ؛ قصد کرنا ؛ ارادہ؛ قصد ؛ منصوبہ - ( ۲ ) مقصد ؛ مراد ؛ منشاء ؛ مطلب ؛ مدعا؛ غایت - ( ۳ ) ( منطق ) تصور شے -

*first i.* : (طب) زخم کا بغیر پکائے منہ مل کرنا

*first ii* : (منطق) تصوارات اولی -

*second i.* : (طب) پکے هوے زخم کے منہ کو بند کرکے مندمل کرنا -

*second ii* : (منطق) تصورات ثانیہ -

**(-) intentioned**, *a.* : مقصود ؛ مد نظر -

**Intentional**, *a.* : دانستہ ؛ بالقصد -

**intentionally**, *adv.* : ارادتاً ؛ دیدہ ودانستہ؛ جان بوجھ کر؛ قصداً ؛ عمداً ؛ بالقصد -

**Inter**, *v t.* : (۱) رکھنا ؛ گاڑنا ( قبر، زمین وغیرہ میں )۔ (۲) دفن کرنا-

*Inter. prep.* : ( حرف ربط ) میں ؛ درمیان ؛ مابین ؛ منجملہ -
*i. alia* : منجملہ اور چیزوں کے -
*i. nos* : ہمارے تمہارے درمیان ( ارادے کے طور پر ) -
*i. se.* : ان کے مابین -
*i. vivos* : زندہ اشخاص کے مابین -

**Inter-** : سابقہ (۱) ایسے افعال ، اسما اور صفات میں جن سے باہمی تعلق یا تعامل ظاہر ہو درمیان یا مابین کے معنی میں استعمال ہوتا ہے مثلاً :

*interbed* : دوسری چیزوں کے بیچ میں جڑنا یا نصب کرنا -
*intercensal* : دو مردم شماریوں کے درمیان -
*intercollegiate* : کالجوں کے درمیان ؛ بین المدارس -
*intercolumnar* : دو ستونوں کے بیچ کا ؛ بین العمودین -
*intercolumniation* : فاصلے فاصلے سے ستون لگانا ؛ ستونوں کی ترتیب ؛ ایسے دو ستونوں کے مابین کا فاصلہ -
*interconnect* : باہم مربوط کرنا -
*interconvertible* : ( آپس میں ) تبادل پذیر ؛ مبادلہ پذیر -
*intercross* : (۱) ( خطوط وغیرہ کو ) ایک دوسرے کا متقاطع بنانا یا ان کا متقاطع ہونا - (۲) دو مختلف قسم یا نسل کے جانوروں سے بچے لینا ؛ دو نسلوں کو ملانا -
*interflow* : ایک دوسرے میں گرنا ؛ ملنا ؛ سنگم ہونا -
*intergradation* : اتصال ؛ سنگم -
*intergrade* : ایک چیز کا بتدریج دوسری کا سا ہوجانا ؛ اس کا کوئی درمیانی درجہ -
*intergrowth* : ( چیزوں کا ) ایک دوسرے میں اُگنا
*interjaculatory* : جو بطور معجانیہ کے خطوط وحدانی کے اندر ہو -
*interknit* : بننا ؛ بٹنا -
*interlink* : باہم مربوط کرنا ؛ ایک دوسرے سے جوڑنا -
*interoceanic* : دو سمندروں کے درمیان یا ان کو ملانے والی ؛ بین البحرین -
*interplait* : بالوں کو ملا کر گوندھنا ؛ پٹیاں گوندھنا -
*interprovincial* : صوبوں کے درمیان ؛ مابین صوبہ جات
*interpunction* : اوقاف -
*interpunctuate* : اوقاف لگانا -
*interracial* : مختلف نسلوں کے درمیان -
*intershoot* : (۱) گولی وغیرہ وقفوں سے چلانا - (۲) وقفوں سے نظر دوڑانا - (۳) چت کبرا بنانا (خصوصاً intershot = pp.) -
*interspace* : وقفہ ؛ فصل
*intertangle, -tanglement* : ایک دوسرے میں اُلجھانا -
*intertribal* : قبیلوں کے درمیان ؛ بین القبائل -
*intertwist* : ملا کر بٹنا -
*intervein* : رگ جال بنانا ؛ رگ جال سا بنانا ؛ نساجال بنانا -
(۲) علمی مصطلحات میں مابین کے معنی میں استعمال ہوتا ہے -
*interdigital* : انگلیوں یا انگوٹھوں کے درمیان
*interdigitate* : بند مٹھی کی انگلیوں کی طرح لپٹانا -
*interdigitation* : اسم مذکورۂ بالا فعل کا -
*interfacial* : دو سطحوں یا رخوں کے درمیان کا خصوصاً بلوروں کے زاویوں کے درمیان کا -
*interfemoral* : ( عضویات ) جانگھوں یا رانوں کے درمیان کا -
*interfoliaceous* : ( نباتیات ) بالمقابل پتوں کی جوڑی کے درمیان ایک آڑ ایک رکھا ہوا -
*interglacial* : دو برفانی دوروں کے درمیان -
*interlobular* : کان کی لولکیوں ( بنا گوشوں ) کے درمیان -
*internode* : (۱) (نباتیات) تنے کا وہ حصہ جو ان دو گرھوں کے درمیان ہوتا ہے جن سے پتیاں پھوٹتی ہیں - (۲) ( تشریح ) دو جوڑوں کے درمیان کا پتلا حصہ خصوصاً انگلی یا انگوٹھے کی ہڈی -
*interosseous* : ہڈیوں کے درمیان -
*interparietal* : کھوپڑی کی دائیں اور بائیں ہڈیوں کے درمیان -
*interseptal* : دو پردوں یا آڑوں کے درمیان -
*interspinal, -spinous* : ریڑھ کے منکوں کے درمیان کا -
*interstellar* : ستاروں کے درمیان کا -
*interstratification, -stratified* : درجہ وار یا پرت وار بکھیرنا ؛ اس طرح بکھیرا ہوا -
*interwreathe* : ایک دوسرے کے ساتھ گوندھنا -

**Interact,** *n.* : ناٹک کے دو ایکٹوں کے درمیان وقفہ ؛ نقل جو اس وقفے میں کی جائے ؛ درمیانی نقل -
**Interact** *v. i.* : ایک دوسرے پر اثر ڈالنا ؛ تفاعل کرنا -
**interaction,** *n.* : تفاعل -
**interactive,** *a.* : تفاعلی -
**Interblend** *v. t. & i.* : (۱) ملانا ؛ مخلوط کرنا ؛ امتزاج کرنا - (۲) باہم ملنا ؛ گھل مل جانا ؛ مل کر ایک ہو جانا -
**Interbreed,** *v. t. & i.* : (۱) دوغلے یا دو نسلے بچے پیدا کرنا ؛ دو نسلوں کو ملانا ؛ دو مختلف قسم یا مختلف نسل کے جانوروں سے بچے لینا (۲) (مختلف النوع جانوروں کا) جفت ہو کر بچہ دینا -
**Intercalary,** *a.* : (۱) لوند کا (مہینہ) ؛ کبیسہ وہ دن یا مہینہ جو قمری سال کو شمسی سال سے مطابق کرنے کے لئے بڑھا یا جائے - (۲) ( سال ) کبیسہ ؛ وہ سال جس میں زائد ایام یا مہینہ بڑھایا جائے - (۳) ایزادی ؛ الحاقی ؛ زائد -
**Intercalate** *v. t.* : (۱) ایام کبیسہ یا ماہ کبیسہ داخل کرنا ؛ لوند کا مہینہ بڑھانا - (۲) اضافہ کرنا ؛ ایزاد کرنا -
**intercalation,** *n.* : اضافہ ؛ کبیسہ ؛ ایزاد -
**Intercede** *v. i.* : بیچ میں پڑنا ؛ شفاعت کرنا ؛ سفارش کرنا -
**Intercept** *v. t* : (۱) راہ میں روکنا ؛ راستہ میں پکڑنا ؛ بیچ میں روک لینا - (۲) حائل ہونا ؛ روکنا ( روشنی وغیرہ ) (۳) روکنا ؛ باز رکھنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ مزاحم ہونا - (۴) (ریاضی) دو خطوں یا نقطوں کے درمیان داخل کرنا یا ان سے قطع کرنا -
**interception,** *n.* : مزاحمت ؛ راہ میں روکنا ؛ بیچ میں اڑا لینا -
**interceptive,** *a.* : مزاحم ؛ مزاحمت کا -
**interceptor,** *n.* : روکنے والا ؛ بیچ میں اڑا لینے والا ؛ حائل ہونے والا ؛ مزاحم -
**Intercession,** *n.* : شفاعت ( خصوصاً مذہبی معنی میں ) -
**intercessor,** *n.* : شافع ؛ شفیع -
**intercessorial,** *a.* : شفاعت کا ؛ شفیعانہ -
**intercessory,** *a.* : شافعانہ ؛ شفیعانہ -
**Interchange,** *n.* : (۱) تبادل ؛ مبادلہ - (۲) ہیر پھیر ؛ ادل بدل ؛ الٹ پھیر -
**Interchange,** *v. t.* : (۱) تبادلہ کرنا ؛ مبادلہ کرنا - (۲)

(۲) دو چیزوں کو ایک دوسرے کی جگہ پر رکھنا ؛ تبادل مقام کرنا ؛ ادل بدل کرنا ؛ ادل بدل کر رکھنا ؛ الٹ پھیر کر رکھنا ؛ دو چیزوں کو باری باری سے رکھنا -

**interchangeability, interchangeableness,** *nn.* : تبادل پذیری ؛ مبادلہ پذیری -

**interchangeable,** *a.* : تبادل پذیر ؛ مبادلہ پذیر -

**interchangeably,** *adv.* : اس طرح کہ مبادلہ یا ادل بدل ہو سکے -

**Intercolonial,** *a.* : نو آبادیات کے ما بین -

**Intercommunicate,** *v. i.* : (۱) باہم آمد و رفت ہونا ؛ باہم سلسلۂ رسل و رسائل ہونا - (۲) دونوں کے درمیان راستہ ہونا ؛ بیچ میں دروازہ ہونا -

**intercommunication,** *n.* : آمد و رفت ؛ سلسلۂ رسل و رسائل ؛ راستہ -

**Intercommunion,** *n.* : (۱) ربط ضبط ؛ میل جول ؛ گہرا تعلق ؛ روحانی اتحاد ؛ ارتباط - (۲) باہمی تعلق ؛ تعامل -

**Intercommunity,** *n.* : مختلف جماعتوں میں مشترک ہونا ؛ اشتراک -

**Intercourse,** *n.* : (۱) تعلق ؛ میل جول ؛ رسم و راہ ؛ آمد و رفت ؛ معاملہ ؛ بیوہار ؛ گفتگو ؛ مراسلت - (۲) بندے اور خدا کا معاملہ - (۳) رسل و رسائل ؛ آمد و رفت کا تعلق ؛ کار و بار کا تعلق ؛ جماع ؛ مباشرت -

**Intercurrent,** *a.* : (۱) درمیانی ؛ بیچ کا - (۲) تھوڑے تھوڑے وقفے سے عود کرنے والی (بیماری) ؛ (دوسری بیماریوں کے) دوران میں ہونے والی ؛ لاحقہ ؛ عارضہ

**intercurrence,** *n.* : بیچ میں ہونا ؛ تھوڑے تھوڑے وقفے سے عود کرنا ؛ لاحق ہونا -

**Interdepend,** *v. i.* : ایک دوسرے کا پابند ہونا ؛ ایک دوسرے پر منحصر ہونا ؛ ایک دوسرے کے تابع ہونا -

**interdependence,-ency,** *nn.* : ایک دوسرے پر انحصار ؛ ایک دوسرے کی پابندی -

**interdependent,** *a.* : ایک دوسرے کے پابند ؛ ایک دوسرے کے تابع -

**interdependently,** *adv.* : اس طرح کہ ایک دوسرے کے تابع ہوں -

**Interdict,** *n.* : (۱) امتناع ؛ ممانعت ؛ حکم امتناعی - (۲) (کلیسا کیتھلک) کسی مقام یا شخص کو مذہبی فرائض کی بجا آوری کے حق سے محروم کردینا -

**Interdict,** *v. t.* : (۱) ممانعت کرنا ؛ منع کرنا ؛ باز رکھنا ؛ روکنا ؛ مانع ہونا ؛ حکم امتناعی دینا - (۲) ممنوع قرار دینا -

**interdiction,** *n.* : امتناع ؛ ممانعت ؛ امتناعی حکم ؛ ممنوع قرار دینا -

**interdictory,** *a.* : امتناعی ؛ ممانعت کا -

**Interest,** *n.* : (۱) (جائداد سے) قانونی تعلق ؛ حق ؛ حق نسبت جائداد غیر منقولہ - (۲) (تجارتی کار و بار میں) حصہ؛ تعلق ؛ سروکار - (۳) فائدہ ؛ مفاد ؛ فلاح ؛ بھلائی - (۴) (شخص یا جماعت کا) مقصد ؛ مفاد ؛ مصلحت - (۵) ان لوگوں کی جماعت جن کے اغراض مشترک ہوں - (۶) خود غرضی - (۷) شوق ؛ دلچسپی ؛ کشش - (۸) (نفسیات) غرض ؛ ذوق - (۹) بیاج ؛ سود -

*compound i.* : سود مرکب -

*make i.* : اپنے ذاتی اثر سے کام لینا -

*simple i.* : سود مفرد -

*with i.* : اس سے بڑھ کر؛ اور زیادہ -

**Interest,** *v. t.* : (۱) راغب کرنا ؛ شوق دلانا ؛ دلچسپی پیدا کرنا - (۲) توجہ دلانا ؛ متوجہ کرنا -

**interested,** *a.* : دلچسپی رکھنے والا ؛ غرض رکھنے والا ؛ غرض پر مبنی -

**interestedly,** *adv.* : ذاتی غرض کی بنا پر -

**interesting,** *a.* : دلچسپ -

**interestingly,** *adv.* : دلچسپی سے -

**Interfere,** *v. i.* : (۱) مزاحم ہونا ؛ راہ میں حائل ہونا ؛ مخل ہونا ؛ خلل انداز ہونا ؛ تعرض کرنا - (۲) خواہ مخواہ دخل دینا - (۳) مداخلت کرنا ؛ دست اندازی کرنا - (۴) (طبیعیات) تداخل کرنا ؛ (روشنی کی شعاعوں وغیرہ کا) آپس میں ٹکرانا - (۵) (گھوڑے کا) سم پر سم مارنا -

**interference,** *n.* : (۱) مزاحمت ؛ خلل اندازی ؛ رکاوٹ - (۲) دخل - (۳) (طبیعیات) تداخل ؛ دست اندازی ؛ تعرض -

**interfering** *a.* : خواہ مخواہ دخل دینے والا -

**Interfluent,** *a.* : ایک دوسرے میں گرنے والے ؛ ملنے والے -

**Interfuse,** *v. t. & i.* : (۱) ملانا ؛ بیچ بیچ میں بکھیرنا - (۲) مخلوط کرنا؛ امتزاج کرنا- (۳) مخلوط ہونا؛ امتزاج ہونا-

**interfusion,** *n.* : ملانا ؛ بیچ بیچ میں بکھیرنا ؛ مخلوط کرنا یا ہونا ؛ امتزاج -

**Interim,** *adv., n., & a.* : (۱) اس اثناء میں؛ اس عرصے میں - (۲) درمیان کا عرصہ یا وقت ؛ بیچ کا زمانہ - (۳) بیچ کا ؛ درمیانی - (۴) عارضی ؛ غیر مستقل ؛ ہنگامی -

*the I.* : وہ صلح جو سولھویں صدی میں جرمنی کی پروٹسٹنٹ جماعت اور پوپ میں کلیسا کی مجلس عمومی کے انعقاد تک کے لئے ہوئی تھی -

**Interior,** *a. & n.* : (۱) اندرونی ؛ داخلی - (۲) اندرون ملک کا - (۳) خانگی ؛ ملکی ؛ داخلی ؛ اندرونی - (۴) باطنی ؛ روحانی ؛ داخلی ؛ (ملک کے) امور داخلی ؛ کوئی محکمہ جس کا تعلق امور داخلی سے ہو مثلاً *minister of the I.* وزیر (امور) داخلہ- (۵) اندر کا حصہ- (۶) اندرون ملک- (۷) عمارت کا اندرونی حصہ - (۸) باطن ؛ اندرون ؛ داخل ؛ روح ؛ نفس - (۹)

**interiorly,** *adv.* : داخلی طور پر ؛ باطنی طور پر ؛ اندرونی طور پر -

**Interjacent,** *a.* : درمیانی ؛ بیچ کی -

**Interject,** *v. t.* : (۱) کہہ اٹھنا ؛ (بیچ میں) چلا اٹھنا - (۲) جملہ معترضہ کے طور پر کہنا -

**Interjection,** *n.* : (۱) نعرہ (حیرت ؛ افسوس وغیرہ کا) - (۲) حرف ندا و ندبہ ؛ حرف فجائیہ -

**interjectional, interjectory,** *aa.* : فجائیہ -

**interjectionally,** *adv.* : فجائیہ کے طور پر -

**Interlace,** *v. t. & i.* : (۱) گوتھنا- (۲) ملا کر بننا ؛ وابستہ کرنا -

- (۳) ملانا ؛ مخلوط کرنا - (۴) گتھنا -

**interlacement**, *n.* : گرتھنا ؛ گتھنا ؛ آمیزش -

**Interlard**, *v. t.* : غیر زبان کے لفظ استعمال کرنا ( تقریر، تحریروغیرہ میں ) ؛ بھرمار کرنا ( غیر زبانوں کے الفاظ وغیرہ کی ) -

**Interleaf**, *n.* : زائد سادہ ورق ( جو کتاب کے ورقوں کے بیچ میں لگایا جائے ) -

**Interleave**, *v. t.* : ( کتاب کے ورقوں کے بیچ میں ) زائد سادہ ورق لگانا -

**Interline**, *v. t.* : بین السطور لکھنا ؛ سطروں کے بیچ میں لکھنا -

**interlineation**, *n.* : تحریر بین السطور -

**Interlinear**, *a.* : بین السطور لکھا ہوا ؛ سطروں کے بیچ میں لکھا ہوا -

**Interlock**, *v. i. & t.* : (۱) ایک دوسرے میں پھنسنا یا اٹکنا - (۲) ایک دوسرے کے ساتھ مقفل کرنا یا ہوجانا -

**Interlocutor**, *n.* : گفتگو کرنے والا ؛ سوال و جواب میں حصہ لینے والا -

*my i.* : میرا مخاطب ؛ مجھ سے گفتگو کرنے والا -

**interlocution**, *n.* : بات چیت ؛ گفتگو -

**interlocutress, interlocutrix**, *nn.* : مخاطب عورت؛ گفتگو کرنے والی -

**interlocutory**, *a.* : گفتگو کے متعلق -

**Interloper**, *n.* : (۱) خواہ مخواہ دخل دینے والا ؛ زبردستی کا شریک - (۲) ( تاریخ ) بغیر اجازت کے تجارت کرنے والا ؛ غیر مجاز تاجر-

**interlope**, *v. i.* : زبردستی کا شریک بننا ؛ خواہ مخواہ دخل دینا ؛ بلا اجازت تجارت کرنا -

**Interlude**, *n.* : (۱) ناٹک کے دو ایکٹوں کے درمیان وقفہ - (۲) درمیانی نقل یا تماشا . (۳) مناجات وغیرہ کے بیچ میں ساز کی گت (۴) وقفہ ؛ درمیانی زمانہ - (۵) پر لطف ضمنی واقعہ - (۶) اخلاقی یا مذہبی ناٹکوں کے بیچ میں پر مذاق نقل -

**Intermarriage**, *n.* : مختلف خاندانوں، ذاتوں یا قوموں میں آپس میں شادی بیاہ ؛ ( بیجا استعمال ) قریبی رشتہ داروں میں آپس میں شادی بیاہ -

**Intermarry**, *v. i.* : ( مختلف خاندانوں، ذاتوں یا قوموں کا ) آپس میں شادی بیاہ کرنا -

**Intermeddle**, *v. i.* : خواہ مخواہ دخل دینا ؛ دخل در معقولات کرنا ؛ پاؤں اڑانا -

**Intermediary**, *a. & n.* : (۱) درمیانی ؛ متوسط ؛ مصالحت کرانے والا ؛ بیچ میں پڑنے والا - (۲) بیچ کا ؛ درمیانی -

**Intermediate**, *a. & n.* : درمیانی ؛ بیچ کا ؛ درمیانی شے ، بیچ کا ؛ درمیانی درجہ وغیرہ -

**intermediately**, *adv.* : دو چیزوں کے درمیان یا بیچ میں -

**Intermediate**, *v. i.* : بیچ میں پڑنا ؛ مصالحت کرانا -

**intermediation**, *n.* : مصالحت کرانا ؛ بیچ میں پڑنا -

**intermediator**, *n.* : بیچ میں پڑنے والا ؛ مصالحت کرانے والا -

**Intermedium**, *n.* (pl. *-ia, -iums*) : درمیانی شے؛ واسطہ (وہ چیز جس میں سے ہوکر روشنی حرارت وغیرہ فضائے مکانی میں گذرتی ہے) -

**Interment**, *n.* : تدفین ؛ دفن -

**Intermezzo**, *n.* : (۱) ناٹک یا اوپیرا کے دو ایکٹوں کے درمیان کی مختصر سی نقل- (۲) مختصر سی نغمہ گری جو اوپیرا کے دو حصوں کے درمیان واقع ہو -

**Intermigration**, *n.* : دو ملکوں میں سے ہر ایک کے باشندوں کا نقل وطن کر کے دوسرے میں جانا -

**Interminable**, *a.* : (۱) بے حد طویل ؛ لامتناہی ؛ کبھی نہ ختم ہونے والا - (۲) طول طویل ؛ شیطان کی آنت -

**interminableness**, *n.* : لا متناہی ہونا ؛ بیحد طوالت -

**interminably**, *adv.* : بے حد طوالت سے -

**Intermingle**, *v. t. & i.* : ملنایاملانا؛مخلوط ہونایاکرنا؛خلط ملط کرنا -

**Intermission**, *n.* : سکون ؛ وقفہ -

**Intermit**, *v. t. & i.* : (۱) ٹھیرانا ؛ روکنا ؛ بند کرنا ؛ معطل کرنا ( تھوڑی دیر کے لئے ) ؛ کچھ دیر کے لئے موقوف کرنا - (۲) ٹھیرنا؛ رکنا ؛ موقوف ہونا -

**intermittence**, *n.* : تھوڑی دیر کے لئے روکنا -

**intermittent**, *a.* : وقفہ دار ؛ بیچ بیچ میں اتر جانے والا ( بخار )؛ تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد ہونے والا ( درد ) -

**intermittently**, *adv.* : تھوڑے تھوڑے وقفہ سے ؛ تھوڑی تھوڑی دیر بعد -

**Intermix**, *v. t. & i.* : (۱) ملانا ؛ مخلوط کرنا ؛ خلط ملط کرنا - (۲) ملنا ؛ خلط ملط ہونا ؛ مخلوط ہونا -

**intermixture**, *n.* : آمیزش ؛ خلط ملط -

**Intern**, *v. t.* : نظر بند کرنا ؛ زیر نگرانی رکھنا -

**internee**, *n.* : نظر بند -

**internment**, *n.* : نظر بندی -

**Internal**, *a. & n.* : (۱) اندرونی ؛ داخلی - (۲) اصلی ؛ داخلی ؛ نفس شے سے متعلق - (۳) ملک کے اندر کا ؛ اندرونی ؛ داخلی ؛ ملکی - (۴) باطنی ؛ داخلی ؛ نفس کے اندر کا -

*i. evidence*, : داخلی شہادت ؛ نفس امر سے متعلق شہادت -

**internality**, *n.* : داخلیت -

**internally**, *adv.* : اندرونی طور پر ؛ داخلی طور پر ؛ باطناً

**International**, *a. & n.* : (۱) بین الاقوامی - (۲) مزدوروں کی بین الاقوامی مجلس کا - (۳) بین الاقوامی مقابلوں میں شریک ہونے والا -

*first I.* : مزدوروں کی پہلی بین الاقوامی مجلس (سنہ ۱۸۶۲ع سنہ ۱۸۷۳ ع ) -

*second I.* : مزدوروں کی دوسری بین الاقوامی مجلس ( فرانس سنہ ۱۸۸۹ ع ) -

*third I.* : تیسری یعنی روسی اشتمالیوں کی بین الاقوامی مجلس ( سنہ ۱۹۱۸ ع ) -

**internationality**, *n.* : بین الاقوامیت -

**internationally**, *adv.* : بین الاقوامی اعتبار سے -

*Internationale*, *n.* : فرانسیسی اشتراکیوں کا مشہور گیت -

**Internationalist**, *n.* : (۱) بین الاقوامی اتحاد کا حامی - (۲) روسی اشتمالیوں کی بین الاقوامی مجلس کا حامی - (۳) قانون بین الاقوامی کا ماہر -

**internationalism**, *n.* : بین الاقوامی اتحاد کی حمایت ؛ مذکورۂ بالا مجلس کی حمایت -

**Internationalize**, *v. t.* : بین الاقوامی بنانا ( خصوصاً کسی خطے

کو بین الاقوامی جماعت اور انتظام میں لینا )

**internationalization**, *n.* : بین الاقوامی بنانا -

**Internecine**, *a.* : (۱) ایک دوسرے کو ہلاک کرنے والی ؛ باہمی تباہی یا ہلاکت کا باعث ہونے والا - (۲) ( اصل معنی ) مہلک ؛ ہلاکت آمیز ؛ ہلاکت آور ؛ ہلاکت آفریں -

**Internuncial**, *a.* : ( اعصاب کے متعلق ) نظام عصبی کے مختلف حصوں میں تعلق قائم کرنے والی -

**Internuncio** *n.* : (۱) پوپ کا بے ضابطہ سفیر - (۲) ( تاریخ ) باب عالی ( ترکی ) میں آسٹریا وغیرہ کا سفیر -

**Interosculate**, *v. i.* : (۱) ملنا ؛ مخلوط ہونا ؛ خلط ملط ہونا - (۲) دو چیزوں کے درمیان واسطہ ہونا ؛ درمیانی کڑی ہونا -

**interosculation**, *n.* : (۱) اختلاط ؛ خلط ملط ؛ آمیزش - (۲) واسطہ یا رابطہ ( ہونا ) -

**Interpage**, *v. t.* : زائد درمیانی صفحات پر لکھنا یا چھاپنا -

**Interpellate**, *v. t.* : ( فرانس وغیرہ کے دارالعوام میں ) مسئلۂ زیربحث کو ملتوی کرنے کے لئے وزیر متعلق سے تفصیل طلب کرنا -

**Interpellation**, *n.* : مطالبۂ تفصیل ؛ طلب تفصیل ( بلا غرض التواء بحث ) ؛ استیضاح ؛ سوالات -

**interpellator**, *n.* : مطالبۂ تفصیل کرنے والا -

**Interpenetrate**, *v. t. & i.* : (۱) سرایت کرنا ؛ نفوذ کرنا ؛ جاری و ساری ہو جانا - (۲) ایک دوسرے میں در آنا یا گھس جانا -

**interpenetration**, *n.* : (۱) ایک دوسرے میں در آنا یا گھس جانا - (۲) نفوذ ؛ سرایت -

**interpenetrative**, *a.* : ایک دوسرے میں در آنے والا ؛ نفوذ کرنے والا ؛ ساری -

**Interplay**, *n.* : (۱) ملاعبت ؛ ساتھ کھیلنا - (۲) تعامل -

**Interplead**, *v. i.* : دو شخصوں کا آپس میں مقدمہ بازی کرنا تاکہ کوئی مسئلہ جس کا تعلق تیسرے شخص سے ہے طے ہو جائے -

**Interpolate**, *v. t.* : (۱) الحاق کرنا ؛ ( کتاب وغیرہ میں ) کچھ الفاظ بڑھانا ؛ ( بد نیتی سے ) بڑھانا ؛ اضافہ کرنا - (۲) ( ریاضی ) ادراج کرنا -

**interpolation**, *n.* : (۱) اضافہ ؛ الحاق - (۲) الحاقی عبارت - (۳) ( طبیعیات ) ادراج -

**Interpolator**, *n.* : الحاق کرنے والا ؛ بڑھانے والا -

**Interpose**, *v. t. & i.* : (۱) بیچ میں لے آنا ؛ حائل کر دینا - (۲) مداخلت کرنا ؛ دخل دینا ؛ دست اندازی کرنا ؛ جڑ دینا ( اعتراض ) - (۳) بیچ بچاؤ کرنا ؛ بیچ میں پڑنا - (۴) قطع کلام کرکے کہنا - (۴) قطع کلام کرنا -

**interposal**, *n.* : (۱) حائل ہونا - (۲) مداخلت ؛ دخل ؛ دست اندازی - (۳) بیچ بچاؤ - (۴) قطع کلام -

**Interposition**, *n.* : (۱) حائل کرنا ؛ حائل ہونا ؛ قطع کلام کرنا ؛ بیچ بچاؤ کرنا - (۲) جو چیز حائل کی جائے - (۳) مداخلت ؛ دست اندازی -

**Interpret**, *v. t. & i.* : (۱) تشریح کرنا ؛ تفسیر کرنا ؛ شرح کرنا ؛ حل کرنا - (۲) معنی سمجھنا ؛ مطلب سمجھنا - (۳) مراد لینا ؛ تعبیر کرنا - (۴) ( کسی چیز کی ) تمثیل پیش کرنا ( فنون لطیفہ کے ذریعے سے ) - (۵) ترجمانی کرنا ؛ ترجمان کا کام کرنا

**interpretable**, *a.* : تشریح پذیر ؛ شرح پذیر ؛ تفسیر پذیر -

**interpretation**, *n.* : (۱) تشریح ؛ توضیح ؛ تعبیر ؛ تفسیر - (۲) معنی ؛ مفہوم -

**interpretative**, *a.* : تشریحی ؛ توضیحی ؛ مفسرانہ ؛ ترجمانی کا -

**Interpreter**, *n.* : شارح ؛ مفسر ؛ تعبیر کرنے والا ؛ ترجمان -

**interpretress**, *n.* : تفسیر یا شرح کرنے والی ؛ ترجمانی کرنے والی ؛ ترجمان ( عورت ) -

**interpretership**, *n.* : شارح یا مفسر ہونا ؛ ترجمانی -

**Interregnum**, *n.* ( pl.-*na*, -*nums* ) : (۱) تخت سلطنت کے خالی رہنے کا زمانہ خصوصاً ایک بادشاہ کی وفات اور دوسرے کی تخت نشینی کے درمیان کا زمانہ - (۲) وقفہ ؛ درمیانی عرصہ ؛ درمیانی مدت -

**Interrelation**, *n.* : باہمی تعلق ؛ باہمی علاقہ -

**Interrelationship**, *n.* : باہمی تعلق ہونا ؛ باہمی علاقہ ہونا -

**Interrogate**, *v. t.* : (۱) سوال کرنا ؛ پوچھنا ؛ استفسار کرنا ؛ دریافت کرنا - (۲) ( کسی شخص سے ) تفصیلی سوالات کرنا ؛ کرید کرید کر پوچھنا ؛ سوال جواب کرنا -

**interrogator**, *n.* : سوال کرنے والا ؛ دریافت کرنے والا ؛ سوال جواب کرنے والا -

**Interrogative**, *a. & n.* : (۱) سوال کے متعلق ؛ سوال کا ؛ استفسار کے طرز کا ؛ مستفسرانہ - (۲) ( صرف و نحو ) استفہامیہ -

**interrogatively**, *adv.* : استفہامیہ کے طور پر ؛ استفساراً ؛ سوال کے طور پر -

**Interrogatory**, *a. & n.* : (۱) سوال کا ؛ استفسار کا ؛ مستفسرانہ ؛ سوال ؛ استفسار ؛ سوالات - (۲) ( قانون ) بند سوال -

**Interrupt**, *v. t.* : (۱) سلسلہ منقطع کر دینا ؛ خلل انداز ہونا ؛ خارج ہونا ؛ قطع کلام کرنا - (۲) حائل ہو جانا ؛ سامنے آ جانا ؛ آڑ کرنا - (۳) منقطع کرنا ؛ سلسلہ توڑ دینا ؛ تسلسل میں خلل ڈالنا -

**interruptedly**, *adv.* : رک رک کر ؛ ٹھیر ٹھیر کے ؛ تھوڑے تھوڑے وقفے یا فصل سے -

**interrupter**, *n.* : حارج ہونے والا ؛ خلل انداز ہونے والا ؛ قطع کلام کرنے والا -

**interruption**, *n.* : خلل اندازی ؛ خلل ؛ حرج ؛ قطع کلام -

**interruptory**, *a.* : قطع کلام کرنے والا ؛ حارج ہونے والا -

**Intersect**, *v. t. & i.* : (۱) کاٹنا ؛ کاٹتے ہوئے گذرنا ؛ بیچ میں سے گذرنا - (۲) ایک دوسرے کو کاٹنا ؛ متقاطع ہونا -

**Intersection**, *n.* : (۱) تقاطع ؛ کاٹنا - (۲) وہ نقطہ جو متقاطع خطوط یا سطحوں میں مشترک ہو ؛ نقطۂ تقاطع -

**intersectional**, *a.* : متقاطع -

**Intersperse**, *v. t.* : (۱) بکھیرنا ؛ بیچ میں بکھیر دینا یا ڈال دینا - (۲) گونا گوں کرنا ؛ بوقلموں کرنا ؛ طرح طرح کا کرنا ؛ رنگ برنگ کرنا -

**Interstate**, *a.* : ریاستوں کے مابین ؛ ریاستوں کا باہمی -

**Interstice**, *n.* : (۱) خلو ؛ خالی جگہ - (۲) درز ؛ شگاف ؛ دراز ؛ روزن

**Interstitial**, , *a.* : (۱) خلو کا ؛ خالی جگہ میں ( واقع ) -

( ۴ ) درز کا ؛ شگاف کا ؛ درز یا روزن میں ( واقع ) -

**Intertwine,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) ( چند چیزوں کو ملا کر ) گوندھنا ؛ بٹنا یا بل دینا ؛ ایک دوسرے سے وابستہ کرنا ؛ خلط ملط کرنا - ( ۲ ) مل کر بٹا ہوا یا گندھا ہوا ہونا ؛ ایک دوسرے سے وابستہ ہونا ؛ خلط ملط ہونا -

**intertwinement,** *n.* : ملا کر بٹنا گوندھنا یا بل دینا -

**Interval,** *n.* : ( ۱ ) وقفہ ؛ فصل ؛ درمیانی عرصہ - ( ۲ ) وقفہ ؛ سکون - ( ۳ ) خلو ؛ خالی جگہ - ( ۴ ) ( موسیقی ) دو سُروں کے امتداد کا فرق یا فصل یا بُعد - ( ۵ ) فرق ؛ تفاوت -

*at ii.* : تھوڑے تھوڑے وقفے یا فصل سے -

**intervallic,** *a.* : وقفے کا ؛ فاصلے کا -

**Intervene,** *v. i.* : ( ۱ ) بیچ میں آنا ؛ حائل ہونا - ( ۲ ) ( اسی ) اثناء میں واقع ہونا ؛ درمیان میں واقع ہونا - ( ۳ ) بیچ میں پڑنا ؛ مداخلت کرنا - ( ۴ ) ( قانون ) ( فریقین مقدمہ کے علاوہ کسی اور کا مقدمے میں اس کی کسی نوبت پر باجازت عدالت ) شامل ہونا - ( ۵ ) ( دو چیزوں کے بیچ میں ) ہونا ؛ حد فاصل ہونا -

**intervener,** *n.* : مقدمہ میں فریقین کے علاوہ کوئی دوسرا شامل ہونے والا -

**intervenient,** *a.* : ( ۱ ) حائل ؛ درمیان میں پڑنے والا ؛ درمیان میں واقع ہونے والا - ( ۲ ) فاصل -

**intervention,** *n.* : ( ۱ ) حائل ہونا - ( ۲ ) بیچ بچاؤ ؛ مداخلت - ( ۳ ) درمیان میں واقع ہونا -

**Interview,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) باضابطہ ملاقات ؛ بار یابی - ( ۲ ) اخبار کے نمائندے کا سوال جواب - ( ۳ ) ( اخبار کے نمائندے کا ) کسی سے مل کر سوال جواب کرنا -

**interviewer,** *n.* : سوال جواب کرنے والا ( اخبار کا نمائندہ ) ؛ باضابطہ ملاقات کرنے والا -

**Intervolve,** *v. t.* : ( کئی چیزوں کو ملا کر ) لپیٹنا -

**Interweave,** *v. t.* : ( ۱ ) ( ملا کر ) گوندھنا ؛ بننا - ( ۲ ) باہم وابستہ کرنا ؛ خلط ملط کرنا -

**Interwind,** *v. t. & i.* : ایک دوسرے کے ساتھ لپیٹنا یا لپٹنا -

**Intestate,** *a. & n.* : ( ۱ ) بے وصیت ( مرنے والا ) - ( ۲ ) جو شخص بلا وصیت کئے مر جائے ؛ متوفی بلا وصیت -

**intestacy,** *n.* : وفات بلا وصیت -

**Intestine,** *n.* : ( ع وماً جمع ) رودہ ؛ آنت ؛ انتڑی -

**intestinal,** *a.* : آنتوں کا -

**Intestine,** *a.* : داخلی ؛ اندرونی ؛ ملکی ( لڑائیاں ) -

*i. motion.* : وہ حرکت جو کسی جسم کے اندر محدود ہو ؛ اندرونی حرکت -

**Intimate,** *a. & n.* : ( ۱ ) گہرا ؛ دلی ؛ قلبی ؛ بے تکلف - ( ۲ ) اصلی ذاتی ؛ لاینفک - ( ۳ ) بے تکلف ' دلی دوست -

*i. connexion* : قریبی تعلق ؛ گہرا تعلق -

**intimacy,** *n.* : بے تکلفی ؛ گہرا تعلق ؛ گہری دوستی ؛ یارانہ -

**intimately,** *adv.* : بہت اچھی طرح ؛ لاینفک طور پر -

**Intimate,** *v. t.* : ( ۱ ) واقف کرنا ؛ مطلع کرنا ؛ بیان کرنا - ( ۲ ) اشارہ کرنا ؛ اشارتاً کہنا -

**intimation,** *n.* : اطلاع ؛ اشارہ -

**Intimidate,** *v. t.* : دھمکانا ؛ تخویف کرنا -

**intimidation,** *n.* : دھمکی ؛ تخویف -

**intimidator,** *n.* : مخوف ؛ دھمکانے والا -

**Intimity,** *n.* : ( ۱ ) داخلیت ؛ باطنیت - ( ۲ ) خلوت ؛ تخلیہ ؛ تنہائی -

**Intinction,** *n.* : عشائے ربانی کی روٹی کو شراب میں ڈبونا -

**Intitule,** *v. t.* : مجاز کرنا ( پارلیمنٹ کے قانون کے ذریعے سے ) -

**Into,** *prep.* : ( حرف ربط ) ( کسی چیز کی ) طرف ' میں ' اندر -

**In-toed,** *a.* : اندر کو مڑی ہوئی پیر کی انگلیاں رکھنے والا -

**Intolerable,** *a.* : ناقابل برداشت ؛ ناقابل تحمل ؛ برداشت سے باہر -

**intolerableness,** *n.* : ناقابل تحمل ہونا -

**intolerably,** *adv.* : ناقابل برداشت طور پر -

**Intolerant,** *a.* : متعصب ؛ غیر روادار ؛ متعصبانہ ؛ غیر رواداراانہ -

**intolerance,** *n.* : تعصب ؛ غیر روا داری ؛ عدم روا داری -

**intolerantly,** *adv.* : تعصب سے ؛ عدم روا داری سے -

**Intonate,** *v. t.* : = Intone

**Intonation,** *n.* : ( ۱ ) لحن سے پڑھنا - ( ۲ ) کلیسا کے معمولی گیت کے پہلے الفاظ - ( ۳ ) لہجہ ؛ لے ؛ سر ؛ آواز ؛ آواز کا اُتار چڑھاؤ -

**Intone,** *v. t.* : ( ۱ ) لحن سے پڑھنا - ( ۲ ) خاص لہجے میں ادا کرنا -

**Intoxicant,** *a. & n.* : ( ۱ ) منشی ؛ نشہ کی ؛ نشہ آور ؛ مسکر ؛ نشہ لانے والی - ( ۲ ) منشی چیز ؛ نشہ - ( ۳ ) ( جمع ) منشیات ؛ مسکرات -

**Intoxicate,** *v. t.* : ( ۱ ) نشہ میں لانا ؛ مدھوش کرنا - ( ۲ ) مخمور کرنا ؛ مست یا بے خود کردینا ؛ والہانہ جوش پیدا کرنا

**intoxicating** *a.* : مسکر ؛ نشہ آور ؛ منشی -

**intoxication,** *n.* : نشہ ؛ سرشاری ؛ مخموری ؛ مدھوشی ؛ متوالا پن ؛ مخموری ؛ بد مستی ؛ مستی ؛ کیف ؛ سکر ؛ بے خودی ؛ والہانہ جوش -

**Intra-** : ( سابقہ ) اندرونی ؛ درونی ؛ داخلی -

*intracranial* : اندرون کاسۂ سر -

*intramural* : چار دیواری کے اندر -

*intranational* : قومی -

**Intractable,** *a.* : ( ۱ ) بے قابو ؛ بے لگام ؛ منہ زور ؛ سر کش ؛ غیر تربیت پذیر - ( ۲ ) مشکل ؛ پیچیدہ ؛ دشوار ؛ دقت طلب -

**intractability, intractableness,** *nn.* : منہ زوری ؛ سر کشی ؛ غیر تربیت پذیری -

**intractably,** *adv.* : سرکشی سے ؛ منہ زوری سے -

**Intrados,** *n.* : محراب کا اندرونی خم -

**Intransigent,** *a. & n.* : ( سیاست میں ) ( ۱ ) انتہا پسند ؛ کٹر ؛ سخت - ( ۲ ) کٹر ؛ جمہوریت پسند -

**Intransitive,** *a & n.* : لازمی ؛ فعل لازم -

**intransitively,** *adv.* : بطور فعل لازم کے -

**Intrant,** *n.* : داخل ہونے والا ؛ شریک ہونے والا ( کالج یا انجمن وغیرہ میں ) -

**Intrepid,** *a.* : نڈر ؛ دلیر ؛ شجاع ؛ جری ؛ شیر دل ؛ بہادر -

**intrepidity,** *n.* : جرأت ؛ دلیری ؛ جانبازی ؛ شجاعت ؛ تہور ؛ جواں مردی -

**intrepidly,** *adv.* : مردانہ وار ؛ دلیرانہ ؛ دلیری سے -

**Intricate**, *a.* : (۱) پیچیدہ ؛ پیچ در پیچ ؛ پر پیچ - (۲) ادق ؛ مشکل ؛ دشوار ؛ دقت طلب - (۳) دھندلا ؛ مبہم ؛ اُلجھا ہوا ؛ گنجلک -

**intricacy,** *n.* : پیچیدگی ؛ دقت ؛ دشواری ؛ الجھاؤ ؛ گنجلک -

**intricately,** *adv.* : پیچیدگی سے ؛ الجھاؤ سے ؛ پیچیدہ عبارت میں ؛ پیچیدہ انداز میں -

**Intrig(u)ant,** *n.* (fem. intrig(u)ante): سازشی ؛ سازش کرنے والا -

**Intrigue**, *v. i & t.* : (۱) سازش کرنا ؛ ساز باز کرنا - (۲) سانٹھ گانٹھ کرنا ؛ پوشیدہ اثر سے کام لینا - (۳) تعلق پیدا کرنا ؛ آشنائی کرنا - (۴) (شخص، تخیل، ذوق تجسس کو) راغب کرنا ؛ مشتاق بنا دینا ؛ مسحور کرنا ؛ حیرت زدہ کردینا وغیرہ -

**Intrigue,** *n.* : (۱) سازش ؛ سازباز - (۲) آشنائی ؛ پوشیدہ تعلق -

**Intrinsic,** *a.* : ذاتی ؛ اصلی ؛ لاینفک -

**intrinsically,** *adv.* : فی نفسہ ؛ نفس شے کے اعتبار سے ؛ لاینفک طور پر -

**Intro -**: (سابقہ) اندر کی طرف ؛ اندرونی -

*introflexion* : اندرونی خم -

*introgression* : اندر آنا یا اندر جانا -

*introsusception* : = Intussusception

**Introduce**, *v. t.* : (۱) داخل کرنا ؛ لانا - (۲) شریک کرنا ؛ شامل کرنا - (۳) جاری کرنا ؛ رائج کرنا ؛ رواج دینا ؛ شروع کرنا - (۴) پیش کرنا - (۵) ملاقات کرانا ؛ تعارف کرنا ؛ شناسائی کرانا ؛ ملانا - (۶) (لفظ کا جملے کو) شروع کرنا - (۷) (جوان لڑکی کو) سوسائٹی میں داخل کرنا ؛ مجلسی زندگی میں شریک کرنا - (۸) (مسودۂ قانون) پیش کرنا -

**introductory,** *a.* : تمہیدی ؛ ابتدائی ؛ تعارفی -

**Introduction,** *n.* : (۱) داخل کرنا ؛ شریک کرنا ؛ رواج دینا وغیرہ - (۲) آغاز ؛ ابتدا - (۳) دیباچہ ؛ تمہید ؛ مقدمہ - (۴) تعارف ؛ ملاقات ؛ شناسائی -

*letter of i.* : تعارفی خط -

**Introit,** *n.* : (مذہبی) حمد ؛ بھجن ؛ نعت جو عشائے ربانی کے موقع پر پادری کے قربان گاہ جاتے وقت گائی جاتی ھے -

**Intromit,** *v.t.* : (قدیم) داخلے کی اجازت دینا ؛ داخل کرنا ؛ اندر جانے دینا ؛ بار دینا ؛ مندرج کرنا -

**intromission,** *n* : اذن ؛ بار یابی ؛ داخلے کی اجازت ؛ داخلہ ؛ اندراج -

**intromittent**, *a.* : داخل کرنے والا وغیرہ -

**Introspect,** *v. i.* : اپنی نفسی کیفیات کا خود مطالعہ کرنا ؛ مشاھدۂ نفس کرنا —

**introspection,** *n.* : مشاھدۂ نفس ؛ معائنۂ باطن ؛ مطالعۂ باطن -

**introspectionist,** *n.* : وہ شخص جو اس کا قائل ھو کہ نفسیات کی بنا مشاھدۂ نفس پر ھے ؛ قائل مشاھدۂ نفس -

**introspective,** *a.* : مشاھدۂ نفس کا ؛ مشاھدۂ نفس کا عادی -

**introspectively**, *adv.* : مشاھدۂ نفس کے طور پر -

**introspectiveness,** *n.* : مشاھدۂ نفس کا عادی ھونا -

**Introvert,** *v. t.* : (۱) (خیالات) کو اندر کی طرف موڑنا ؛ مطالعۂ باطن کرنا - (۲) (حیوانیات) (کسی عضو وغیرہ کو) اس کی اپنی نلکی یا پیٹی میں کھینچنا -

**introversible,** *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**introversion,** *n.* : مطالعۂ باطن وغیرہ -

**introversive,** *a.* : مطالعۂ باطن کا -

**introvert,** *n.* : مطالعۂ باطن کا عادی -

**introvertive,** *a.* : مطالعۂ باطن کرنے والا ؛ مطالعۂ باطن سے متعلق -

**Intrude,** *v.t. & i* : (۱) زبردستی داخل کرنا ؛ ٹھونسنا - (۲) زبردستی دینا ؛ سر ڈالنا - (۳) بے بلائے جانا ؛ ناخواندہ مہمان ھونا ؛ مخل ھونا ؛ خلل انداز ھونا -

**intruder,** *n.* : ناخواندہ مہمان ؛ مخل صحبت -

**Intrusion,** *n.* : (۱) ناخواندہ مہمان ھونا ؛ بے بلائے جانا ؛ زبردستی داخل کرنا یا داخل ھونا - (۲) بیجا مداخلت ؛ خلل اندازی - (۳) (ارضیات) چٹان کا طبقات ارض کے بیچ میں پیوست ھو جانا - (۴) (اسکاٹستان) کلیسا کے پادری کا تقرر عبادت گزاروں کے مجمع کی رضا مندی کے خلاف -

**intrusionist,** *n.* : خلل انداز ؛ مخل وغیرہ

**intrusive,** *a.* : مخل ھونے والا ؛ بےجا مداخلت کرنے والا -

**intrusively,** *adv.* : نا خواندہ مہمان کی طرح -

**intrusiveness,** *n.* : بے جا مداخلت کی عادت ؛ مخل ھونے کی عادت -

**Intubate,** *v.t.* : (طب) (حنجرے میں) نلکی لگانا (تاکہ وہ کھلا رھے) -

**intubation,** *n.* : (حنجرے میں) نلی لگانے کا عمل -

**Intuit,** *v.t. & i* : (۱) وجدانی طور پر معلوم کرنا - (۲) براہ راست ادراک سے جاننا ؛ محسوس کرکے جاننا -

**Intuition,** *n.* : (۱) وجدان ؛ بداھت - (۲) مشاھدہ ؛ ادراک بلاواسطہ - (۳) صفات ؛ مشاھدۂ ذات -

**intuitional,** *a.* : وجدانی -

**Intuitionalism,** *n.* : یہ نظریہ کہ ادراک حقیقت وجدانی طور پر ھوتا ھے ؛ وجدانیت -

**intuitionalist,** *n.* : وجدانی ؛ وجدانیت کا قائل -

**Intuitionism,** *n.* : یہ نظریہ کہ خارجی اشیا کے ادراک میں انسان کا نفس تغیر صفات کے واسطے سے ذات شے کا مشاھدہ کرتا ھے ؛ نظریۂ مشاھدۂ ذات -

**intuitionist,** *n.* : مشاھدہ ذات کا قائل -

**Intuitive,** *a.* : وجدانی ؛ وجدان کا ؛ صاحب وجدان -

**intuitively** *adv.* : وجدانی طور پر -

**intuitiveness,** *n.* : وجدانی ھونا ؛ صاحب وجدان ھونا -

**Intuitivism,** *n.* : یہ نظریہ کہ اصول اخلاق وجدان پر مبنی ھوتے ھیں ؛ اخلاقی وجدانیت -

**intuitivist,** *n.* : اخلاقی وجدانیت کا قائل ؛ وجدانی -

**Intumescent,** *a.* : سوجا ھوا ؛ ورمایا ھوا ؛ متورم -

**intumescence,** *n.* : ورم ؛ سوجن ؛ تورم -

**Intussusception,** *n.* : (۱) (عضویات) عضو نا خارجی مادہ (مثلاً خوراک) کو اپنے اندر لینا اور اس کو بافتوں (نسیج) میں منتقل کرنا - (۲) (خیالات وغیرہ کو) دل میں جگہ دینا - (۳) آنت کے ایک حصہ کا دوسرے میں داخل ھوجانا - (۴) اخذ (خیالات کا) - (۵) آنت کے ایک حصے کا دوسرے میں پھنس جانا -

**Inunction,** *n.* : تیل کی مالش ؛ تیل چپڑنا -

**Inundate,** *v.t.* : (۱) تالاب کر دینا ؛ سیلاب میں غرق کردینا -

(۳) بھر مار کرنا ؛ ریل پیل کرنا ؛ طوفان بر پا کردینا -

**inundation**, *n.*: طغیانی ؛ سیلاب ؛ سیلان ( نیز مجازاً ) -

**urbane**, *a.*: کھرا ؛ کج خلق ؛ کج خلقی کا ؛ خشونت کا -

**inurbanity**, *n.*: کھرا پن ؛ کج خلقی ؛ خشونت -

**ure, en-**, *v. t. & i.*: (۱) عادی کرنا ؛ خوگر کرنا ؛ عادت ڈالنا ؛ عادی ہونا ؛ خوگر ہونا - (۲) نافذ ہونا ( خصوصاً قانون کا ) -

**inurement**, *n.*: خوگر ہوجانا ؛ عادی ہو جانا -

**urn**, *v. t.*: ( جلائی ہوئی لاش کی راکھ کو ) خاکدان میں رکھنا -

**utile**, *a.*: بیکار ؛ نکما ؛ فضول ؛ بے فائدہ -

**inutility**, *n.*: بیکار ہونا ؛ فضول ہونا ؛ نکماپن -

**vade**, *v. t.*: (۱) حملہ کرنا ؛ حملہ آور ہونا ؛ چڑھائی کرنا ؛ یورش کرنا - (۲) نرغہ کرنا ؛ ہجوم کرنا ( خیالات ، امراض وغیرہ کا ) - (۳) بیجا مداخلت کرنا ؛ دست اندازی کرنا ( حقوق میں ) -

**invader**, *n.*: حملہ آور ؛ چڑھائی کرنیوالا -

**vaginate**, *v. t.*: (۱) غلاف چڑھانا ؛ میان میں رکھنا - (۲) ( غلاف ) اندر کو پلٹ لینا -

**invagination**, *n.*: غلاف چڑھانا ؛ اندر کو پلٹنا -

**valid**, *a. & n.*: بیمار ؛ مریض ؛ علیل ؛ روگی ؛ مجروح ؛ زخمی ؛ بیماری کا مارا ہوا ؛ معذور -

**invalidhood, invalidism**, *nn.*: علالت ؛ بیماری ؛ مرض کی حالت -

**valid**, *v. t. & i.*: (۱) بیمار پڑنا ؛ علیل ہونا - (۲) مجروح یا بیمار قرار دینا ؛ بیماری کی بنا پر خدمت سے علاحدہ کرنا ؛ (سپاہی کو ) بیمار یا مجروح ہونے کی وجہ سے گھر بھیج دینا -

**valid**, *a.*: (۱) باطل ؛ غیر محکم ؛ بے بنیاد ( دلیل ) - (۲) ( کارروائی وغیرہ ) نا جائز ؛ بے ضابطہ ؛ ( دستاویز ) قانوناً بے اثر -

**invalidly**, *adv.*: نا جائز یا بے ضابطہ طور پر ؛ بغیر قانونی حیثیت کے -

**validate**, *v. t.*: باطل کر دینا ؛ نا جائز یا بے ضابطہ قرار دینا قانوناً بے اثر کرنا -

**validity**, *n.*: (۱) باطل ہونا ؛ قانوناً بے ضابطہ یا بے اثر ہونا - (۲) علالت ؛ مرض ؛ معذوری ؛ جسمانی کمزوری -

**valuable**, *a.*: بے بہا ؛ انمول -

**variable**, *a.*: (۱) غیر متغیر ؛ غیر تغیر پذیر ؛ اٹل - (۲) یکساں ؛ ایک ہی حالت میں رہنے والا ؛ ہمیشہ ویسا ہی - (۳) ( ریاضی ) مستقل ؛ ثابت -

**invariability, invariableness**, *nn.*: غیر تغیر پذیری ؛ عدم تغیر ؛ یکسانی -

**invariably**, *adv.*: جب دیکھئے تب ؛ ہمیشہ ؛ غیر متغیر طور پر -

**vasion**, *n.*: (۱) حملہ ؛ یورش ؛ لشکر کشی ؛ فوج کشی - (۲) مداخلت ؛ دست اندازی ؛ دست درازی -

**Invasive**, *a.*: حملہ آور ؛ چڑھائی کرنے والا ؛ دست دراز -

**ective**, *n.*: (۱) گالیوں کی بوچھاڑ ؛ سب وشتم ؛ شدید طعن - (۲) دشنام آمیز تقریر یا تحریر ؛ ہجو قبیح -

**eigh**, *v. i.*: برا بھلا کہنا ؛ لعن طعن کرنا ؛ اچھی طرح خبر لینا ؛ پھٹکارنا -

**eigle**, *v. t.*: بھگا لے جانا ؛ اغوا کرنا ؛ پھانس کرلے جانا ؛ ورغلانا ؛ پٹی پڑھانا ؛ پھسلانا -

**inveiglement**, *n.*: ورغلانا ؛ پھسلانا ؛ اغوا -

**Invent**, *v. t.*: (۱) ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ نکالنا ؛ پیدا کرنا - نئی بات نکالنا - (۲) گھڑنا ؛ بنالینا ( جھوٹی بات ) -

**inventive**, *a.*: ایجادی ؛ اختراعی -

**idventively**, *adv.* ایجاداً ؛ اختراعاً -

**inventiveness**, *n.*: اختراع یا ایجاد ( کی قوت ) -

**inventor**, *n.*: موجد ؛ مخترع ؛ ( قانون ) ایجاد کے حقوق محفوظ کرانے والا -

**inventress**, *n.*: موجد ؛ مخترع ( عورت ) -

**invention**, *n.*: (۱) ایجاد ؛ اختراع - (۲) کوئی نئی مصنوعہ شے جس کے حقوق محفوظ کرائے جائیں - (۳) گھڑی ہوئی بات ؛ بنائی ہوئی بات - (۴) قوت ایجاد ؛ قوت اختراع -

*I. of the Cross*: تین مئی عیسائیوں کے ہاں کی ایک عید ( اس روز قسطنطین کی ماں ہیلینا نے صلیب ڈھونڈی تھی ) -

**Inventory**, *n., & v. t.*: (۱) نود ؛ فہرست - (۲) اشیائے مندرجہ فہرست - (۳) فہرست لکھنا ؛ فہرست تیار کرنا ؛ فہرست میں درج کرنا -

**Inveracity**, *n.*: عدم صداقت ؛ کذب ؛ جھوٹ ؛ دروغ -

**Inverness**, *n.*: (۱) اسکاٹ لینڈ کا شہر - (۲) ایک طرح کا بے آستینوں کا کوٹ یا لبادہ -

*I. cloak, coat*: ایک طرح کا بے آستینوں کا لبادہ یا کوٹ -

**Inverse**, *a. & n.*: معکوس ؛ الٹا ؛ اوندھا ؛ مقلوب ؛ عکس ؛ قلب -

*i. proportion*: تناسب معکوس -

*i. ratio*: نسبت معکوس -

**inversely**, *adv.*: بر عکس ؛ معکوس طور پر ؛ مقلوب طور پر -

**Inversion**, *n.*: (۱) الٹ پلٹ ؛ تقلیب ؛ الٹنا ؛ اوندھا کرنا - (۲) ( صرف و نحو ) ( الفاظ کا ) عکس ترتیب - (۳) ( ریاضی ) عکس نسبت -

**inversive**, *a.*: الٹ پلٹ کر دینے والا ؛ تہ وبالا کر دینے والا ؛ تقلیبی ؛ معکوس -

**Invert**, *v. t.*: (۱) الٹنا ؛ الٹا کرنا ؛ اوندھا کرنا - (۲) ترتیب الٹ دینا ؛ تقلیب کرنا - (۳) ( موسیقی ) سروں کی ترتیب بدلنا ( پست سروں کو بلند کرکے ترتیب بدل دینا ) -

**Invert**, *n.*: قوس معکوس ؛ محراب معکوس ( جیسی صفائی کی نالیوں میں بناتے ہیں ) -

**Invertebrate**, *a. & n.*: (۱) غیر مہرہ پشت ؛ بے ریڑہ کا - (۲) ( مجازاً ) ( طبیعت کا ) کمزور ، بودا ؛ دبو - (۳) غیر مہرہ پشت جانور ؛ بے ریڑہ کا - (۴) کمزور شخص ؛ بودا ؛ دبو -

**Invest**, *v. t. & i.*: (۱) پوشاک یا لباس پہنانا ؛ خلعت پہنانا - (۲) عطا کرنا ؛ بخشنا ؛ سرفراز کرنا ؛ متصف کرنا ( صفات سے ) - (۳) محاصرہ کرنا ؛ گھیرنا - (۴) روپیہ لگانا ( تجارتی حصوں کی خریداری وغیرہ میں ) - (۵) ( روز مرہ ) خریدنا -

**Investor**, *n.*: لباس پہنانے والا ؛ خلعت دینے والا ؛ عطا کرنے والا ؛ روپیہ لگانے والا -

**Investigate**, *v. t.*: چھان بین کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ تحقیقات کرنا -

**investigation**, *n.*: تحقیقات ؛ تفتیش ؛ تحقیق ؛ چھان بین -

**investigatory, investigative,** *aa.* : تحقیقات سے متعلق؛ تحقیقاتی ؛ تفتیشی ؛ تحقیقی -

**investigator,** *n.* : تحقیقات کرنے والا ؛ تفتیش کرنے والا ؛ محقق -

**Investiture,** *n.* : (۱) باضابطہ جائزہ دلانا ؛ عطاے ( خطاب وغیرہ ) ؛ مسند نشینی ؛ تقرر اسقف ( منجانب پوپ ) ؛ رسم تشریف - (۲) اقصاف -

**Investment,** *n.* : (۱) روپیہ لگانا - (۲) لگا ہوا روپیہ ؛ راس المال - (۳) جائداد یا املاک جس میں روپیہ لگا ہوا ہو - (۴) جائزہ دلانا ؛ عطاے خطاب وغیرہ ؛ مسند نشینی - (۵) لباس ؛ پوشاک -

**Inveterate,** *a.* : (۱) پرانا ؛ کہنہ ( مرض ) - (۲) سخت ؛ شدید ؛ جانی ( دشمن ) -

**inveteracy,** *n.* : (۱) کہنہ ہونا - (۲) سختی ؛ شدت -

**inveterately,** *adv.* : سختی سے ؛ شدت سے -

**Invidious,** *a.* : (۱) غیر منصفانہ ؛ ناگوار - (۲) عداوت انگیز ؛ تکلیف دہ ؛ ناگوار -

**invidiously,** *adv.* : بے انصافی سے ؛ تکلیف دہ طور پر ؛ ناگوار طریقے سے -

**invidiousness,** *n.* : بے انصافی ؛ تکلیف دہ ہونا ؛ ناگوار ہونا -

**Invigilate,** *v. i.* : امتحان دینے والے طلباء کی نگرانی کرنا -

**invigilation,** *n.* : نگرانی ( امتحان کی ) -

**invigilator,** *n.* : ناظر امتحان ؛ نگران کار ( امتحان کا ) -

**Invigorate,** *v. t.* : (۱) قوی کرنا ؛ مضبوط کرنا ؛ تقویت پہنچانا - (۲) روح پھونکنا ؛ جان ڈالنا -

**invigorative,** *a.* : تقویت بخش ؛ جانفزا -

**invigorator,** *n.* : تقویت پہنچانے والا ؛ جان ڈالنے والا -

**Invincible,** *a.* : (۱) نا قابل فتح ؛ ناقابل تسخیر ؛ اجیت - (۲) غیر مغلوب ؛ جس پر کوئی غالب نہ آ سکے -

**invincibility,** *n.* : ناقابل تسخیر ہونا -

**invincibly,** *adv.* : نا قابل تسخیر طور پر -

**Inviolable,** *a.* : (۱) موثق ؛ واثق ( عہد ، قسم ) ؛ ناقابل انفساخ ؛ نا قابل خلاف ورزی ؛ تہتک سے بری - (۲) واجب التعمیل (قانون) ؛ محترم ؛ قابل حرمت -

**Inviolate,** *a.* : (۱) نا شکستہ ؛ صحیح و سالم ؛ مسلم ؛ محفوظ - (۲) (قانون) (مقامات وغیرہ) غیر آلودہ ؛ پاک ؛ خالص -

**inviolacy, inviolateness,** *nn.* : (۱) استحکام ؛ استواری ؛ بے عیبی - (۲) پاکی ؛ عصمت ؛ تقدس -

**inviolately,** *adv.* : (۱) مضبوطی سے ؛ استواری سے - (۲) پاکی سے -

**Invisible,** *a. & n.* : (۱) غیر مرئی - (۲) غائب - (۳) خفیف ؛ غیر محسوس -

*i. exports* : غیر محسوس بر آمد ( جہاز رانی کی حاصلات دوسرے ملکوں میں جمع کئے ہوئے روپئے کا سود وغیرہ ) -

*i. ink* : چھپی روشنائی ( جو آگ دکھانے پر نظر آتی ہے ) -

**invisibility, invisibleness,** *nn.* : غیر مرئی ہونا ؛ غیر محسوس ہونا -

**invisibly,** *adv.* : غیر مرئی طور پر ؛ غیر محسوس طور پر -

**Invite,** *v. t. & n.* : (۱) بلانا ؛ دعوت دینا ؛ مدعو کرنا ؛ نیوتنا ؛ نیوتا دینا ؛ بلوا بھیجنا - (۲) ( اظہار راے کی ) درخواست کرنا ؛ التجا کرنا ؛ استصواب کرنا - (۳) باعث ہونا ؛ موجب ہونا - (۴) رغبت یا شوق دلانا ؛ کشش رکھنا ؛ جاذب ہونا - (۵) ( روز مرہ ) دعوت ؛ بلاوا -

**invitation,** *n.* : دعوت ؛ نیوتا ؛ بلاوا -

**invitatory,** *a.* : دعوتی ؛ بلاوے کا -

**invitingly,** *adv.* : دلکشی سے -

**invitingness,** *n.* : دلفریبی ؛ دلکشی -

**Invocation,** *n.* : (۱) دعا ( جو نام لے کر کی جائے ) ؛ استمداد ( خدا سے ) - (۲) دہائی - (۳) منتر پڑھ کر بلانا ؛ حاضرات کا عمل - (۴) شاعری کی دیوی سے طالب فیضان -

*the i.* : دعا جو "مقدس باپ کے نام کے ساتھ" کے الفاظ سے شروع ہوتی ہے اور جس سے پادری وعظ شروع کرتے ہیں -

**invocatory,** *a.* : مناجاتی ؛ دعا کا ؛ عرض کا ؛ التجائی -

**Invoice,** *n., & v. t.* : (۱) اشیاے مرسلہ کی فہرست مع قیمت وغیرہ کے ؛ بیجک - (۲) بیجک بنانا -

**Invoke,** *v. t.* : (۱) نام لے کر دعا کرنا ؛ خدا کو شاہد کرنا ؛ خدا سے مدد طلب کرنا - (۲) دہائی دینا ؛ منتر پڑھ کر ( ارواح کو ) بلانا - (۲) (مدد ، انتقام کے لئے) التجا کرنا (درز و بچاؤ وغیرہ) -

**Involucre,** *n.* : (۱) غلاف ؛ خول ( خصوصاً تشریح ) - (۲) ( نباتیات ) اوراقہ -

**Involuntary,** *a.* : غیر ارادی ؛ بلا قصد -

**involuntarily,** *adv.* : غیر ارادی طور پر ؛ بلا قصد ؛ بلا ارادہ -

**involuntariness,** *n.* : غیر ارادی ہونا -

**Involute,** *a. & n.* : (۱) پیچیدہ ؛ پیچ در پیچ ؛ ادق ؛ اُلجھا ہوا - (۲) مرغولہ دار ؛ جس میں اندر کی طرف مسلسل پیچ ہوں ؛ چکر دار ؛ کنڈلی دار - (۳) (نباتیات) درنورد -

**Involution,** *n.* : (۱) لپیٹنا ؛ اُلجھانا وغیرہ - (۲) پیچیدگی ؛ پیچ در پیچ ہونا ؛ اُلجھاؤ - (۳) اُلجھانا ؛ لپیٹ میں آنا ؛ لپیٹنا - (۴) چکر دار ہونا ؛ کنڈلی دار ہونا ؛ چکر ؛ کنڈلی - (۵) (ریاضی) بر پیچ -

**Involve,** *v. t.* : (۱) لپیٹنا - (۲) اندر کی طرف چکر دینا - (۳) پھنسانا ؛ مبتلا کرنا ؛ اُلجھانا ( مشکل وغیرہ میں ) - (۴) ( جرم میں ) سانٹنا ؛ لپیٹ لینا - (۵) شامل کرنا - (۶) دلالت کرنا - پہلو رکھنا ؛ باعث ہونا ؛ سبب ہونا -

**Involvement,** *n.* : (۱) لپیٹ ؛ اُلجھاؤ ؛ شمول - (۲) مالی مشکلات - (۳) پیچیدہ معاملہ ؛ عقدہ ؛ گتھی -

**Invulnerable,** *a.* : جس کو زخم یا ضرر نہ پہنچایا جاسکے ؛ غیر ضرر پذیر ( بالخصوص استعارتاً ) -

**invulnerability,** *n.* : غیر ضرر پذیری وغیرہ -

**invulnerably,** *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Inward,** *a. & n.* : (۱) اندرونی ؛ اندر کا - (۲) باطنی ؛ ذہنی ؛ روحانی ؛ داخلی - (۳) اندر کی طرف (کا) - (۴) (جمع) اوجھڑی -

**Inwardly,** *adv.* : (۱) اندر سے ؛ اندر - (۲) آہستہ سے ؛ دل میں ؛ چپکے سے (بولنا) - (۳) روحانی یا ذہنی حیثیت سے -

**Inwardness,** *n.* : (۱) باطن ؛ جوہر اصلی - (۲) داخلیت ؛ اندرونی ہونا - (۳) روحانیت -

**Inward (s)**, *adv.* : (۱) اندر کی طرف - (۳) باطناً ؛ نفس کے یا روح کے اندر -

**Inweave, en-**, *v.t.* : (۱) ملاکر بننا - (۲) پیوست کرنا ؛ وابستہ کرنا -

**Inwrought**, *a.* & *p.p.* : مرصع؛ مزین؛ کامدار ؛ بیل بوٹوں وغیرہ سے آراستہ یا کندہ کیا ہوا؛ (مجازاً) ملا ہوا؛ مخلوط ؛ آمیختہ -

**Inyala**, *n.* : جنوبی افریقہ کا چکارہ -

**Iodine**, *n.* : آیوڈین ؛ (طبیعیات) بنفشیں -

**iodic**, *a.* : آیوڈین کا -

**iodism**, *n.* : آیوڈین کا اثر چڑھنا -

**iodize**, *v.t.* : آیو ڈین ملا دینا

**Iodoform**, *n.* : ایڈو فارم (ایک کیمیاوی مرکب) -

**Iolite**, *n.* : ایولائٹ (ایک کیمیاوی مرکب) -

**Ion**, *n.* : اوان؛ برق پارہ -

**ionize**, *v.t.* : ذروں کو برقا دینا -

**ionization**, *n.* : سیال یا گیس کی وہ حالت جب اس میں برقی رو گزرتی ہے -

**-ion** : (لاحقہ) اسما کے آخر میں آتا ہے -

**Ionian**, *a.* & *n.* : (یونان کے خطے) ایونا کا ؛ ایونی -

*i. mode* : (۱) یونانی موسیقی کا طرز (جس میں زنانہ پن پایا جاتا ہے) - (۲) (موسیقی کا) طرز کلیسائی - (۳) ایونا کا رہنے والا ؛ ایونی -

**Ionic**, *a.* : ایونا کا -

*i. a majore* : ایک قسم کی بحر کا رکن -

*I. dialect* : ایونی بولی -

*I. order* : یونانی طرز تعمیر کی تین مشہور قسموں (Doric Ionic, Corinthian) میں سے ایک -

**-ior** : (لاحقہ) اسماء کے آخر میں آتا ہے (جیسے warrior) -

**-ior** : (لاحقہ) صفات کے صیغۂ تفضیل کے آخر میں آتا ہے (جیسے Senior) -

**Iota**, *n.* : (۱) یونانی زبان کا ایک حرف - (۲) خفیف سی مقدار ؛ ذرہ ؛ شائبہ -

**Iotacism**, *n.* : (۱) یونانی حرف ایوٹا کی کثرت استعمال - (۲) دیگر یونانی حروف علت کا تلفظ ایوٹا کی طرح کرنا -

**IOU**, *n.* : رقعہ قرض ؛ پرونوٹ -

**-iour** : لاحقہ جو قدیم فرانسیسی ieur- اور eour- کا قایم مقام ہے جس سے وسیلہ، ذریعہ، سبب، واسطہ وغیرہ ظاہر کرنے والے اسماء بنتے ہیں مثلاً paviour, saviour وغیرہ -

**- ious** : لاحقہ مرکب جو ous کے پہلے i کے آنے سے بنتا ہے ؛ i در اصل ایک دوسرے لاحقے کا جز ہے؛ ious - لاطینی iosus- اور فرانسیسی ieux کا قایم مقام ہے جس سے خاصیت رکھنے والا یا ظاہر کرنے والا یا پر ازکا مفہوم پیدا ہوتا ہے مثلاً religious, precious, delicious وغیرہ -

**Ipecacuanha**, *n.* : جنوبی امریکہ کے ایک درخت کی جڑ جو مسہل وغیرہ کے طور پر استعمال ہوتی ہے -

*ipse dixit*, *n.* : دعوی بلا دلیل ؛ ادعائی دعوی -

*ipso facto*, *adv.* : اسی بات سے؛ خود بخود ؛ فی نفسہ -

**Ir-** : (سابقہ) in = (r- کے پہلے آتا ہے) -

**Irade**, *n.* : سلطان ترکی کا فرمان -

**Iranian**, *a.* & *n.* : (۱) ایرانی - (۲) (کوئی) قدیم ایرانی زبان؛ (کسی قدیم) ایرانی زبان کا -

**Irascible**, *a.* : تند مزاج ؛ جھلا ؛ چڑ چڑا -

**irascibility**, *n.* : تند مزاجی؛ جھلا پن ؛ چڑ چڑا پن -

**Irate**, *a.* : غصے میں بپھرا ؛ جھلا یا ہوا ؛ خفا -

**Ire**, *n.* : (شعر) غصہ ؛ خشم ؛ غیض؛ غضب -

**ireful**, *a.* : غضبناک ؛ غضب آلود ؛ خشمگیں ؛ برہم -

**irefully**, *adv.* : غصے سے ؛ برہمی سے -

**Irenic(al)**, *aa.* : (۱) صلح جو؛ صلح جویانہ - (۲) صلح ساز -

**Irenicon** : دیکھو Eirenicon -

**Iridaceous**, *a.* : سوسنی ؛ سوسن کی قسم کا -

**Iridescent**, *a.* : قوس قزح کے رنگوں کا ؛ قزح رنگ ؛ صد رنگ - (۲) ہر پہلو سے نئے رنگ دکھانے والا -

**iridescence**, *n.* : قزح رنگی ؛ تبدیل مقام سے رنگ بدلنا -

**Iridium**, *n.* : پلاٹینم کی قسم کی ایک دھات ؛ اریڈیم -

**Iris**, *n.* - (۱) آنکھ کا ایک پردہ ؛ پردۂ عنبیہ (۲) سوسنی ؛ قزحی ؛ پھولدار درختوں کی ایک قسم - (۳) ایک طرح کا چٹانی بلورہ جس میں منشور کی طرح رنگ دکھائی دیتے ہیں -

**Irish**, *a.* & *n.* : (۱) آئرلینڈ کا ؛ آئرستان کا؛ آئری - (۲) آئری زبان -

*the I.* : آئری قوم -

*Irishman* : آئری -

*Irishwoman* : آئری عورت -

**Irishism**, *n.* : آئری طرز ؛ آئری محاورہ -

**Irishize**, *v.t.* : آئری بنا نا -

**Irk**, *v.t.* : (قدیم) تھکا دینا ؛ اکتا دینا ؛ ناگوار ہونا -

**Irksome**, *a.* : تکلیف دہ ؛ گراں ؛ ناگوار؛ اکتا دینے والا ؛ تھکا دینے والا -

**irksomely**, *adv* : تکلیف دہ طور پر -

**irksomeness**, *n* : تکلیف دہ ہونا؛ ناگوار ہونا -

**Iron**, *n.* & *a.* : (۱) لوہا ؛ آہن ؛ حدید - (۲) مضبوط جسم ؛ اٹل ارادہ - (۳) مرکب فولاد ؛ ایک مقوی دوا - (۴) آہنی آلہ؛ آہنی اوزار - (۵) استری - (۶) (عموماً جمع) بیڑی ؛ ہتکڑی زنجیر ؛ جولاں - (۷) لوہے کی سلاخ وغیرہ جس سے داغ دیا جاتا ہے - (۸) گولف کا ایک بلا جس کا سرا لوہے کا ہوتا ہے - (۹) قوی الارادہ ؛ مضبوط ؛ سخت ؛ بے درد -

*have (too) many ii. in the fire* : بہت سی ترکیبیں یا چالیں چلنا -

*i. age* : (۱) ظلم و ستم کا عہد ؛ کل جگ ؛ چودھویں صدی - (۲) عہد حدید ؛ وہ زمانہ جب لوہے کے اوزار رائج ہوئے -

*i. -bark* : یوکلپٹس کی ایک قسم جس کی چھال جو بہت سخت ہوتی ہے -

*i. -bound* : (۱) لوہے میں جکڑا ہوا - (۲) چٹانوں سے گھرا ہوا (ساحل) - (۳) (مجازاً) سخت ؛ شدید ؛ سختی کے ساتھ معین -

*iron-clad* : (۱) آہن پوش - (۲) آہن پوش جہاز -

*i. -grey* : کچے لوہے کے رنگ کا -

*i. horse* : انجن؛ بائیسیکل وغیرہ -

*i.-master* : آھن ساز ؛ لوھا بنانے والا ؛ آھن سازی کے کار خانے کا مالک -

*i.-mould* : لوھے کے زنگ کا داغ ؛ سیاھی کا دھبہ ؛ سیاھی یا لوھے کا داغ لگانا ؛ زنگ کا داغ لگنا -

*Ironsides* : (۱) بہادر ؛ شجاع - (۲) (خصوصاً جمع) کرامویل کے سپاھی -

*i.-stone* : ایک طرح کا کچا لوھا -

*ironwork* : لوھے کا کام ؛ لوھے کی بنی ھوئی چیزیں

*ironworks* : لوھے کا کار خانہ -

*strike while the i. is hot* : موقعے سے فائدہ اٹھانا -

**Iron,** *v. t.* : (۱) لوھے سے منڈھنا - (۲) پا بزنجیر کرنا ؛ ھتکڑی بیڑی پہنانا ؛ پ بجولاں کرنا - (۳) استری کرنا -

**Ironic (al),** *aa.* : (۱) طعن آمیز ؛ طنز آمیز ؛ طنزیہ - (۲) طعن و طنز کا عادی -

**ironically** *adv.* : طنزاً ؛ طعن کے طور پر -

**Ironist,** *n.* : (ادب میں) طعن یا طنز استعمال کرنے والا ؛ طنز نگار -

**Ironmonger,** *n.* : لوھے کا سامان بیچنے والا ؛ آھنی اشیا کا تاجر -

**ironmongery,** *n.* : آھنی اشیا کی تجارت -

**Irony,** *n.* : (۱) طنز ؛ طعن - (۲) ستم ظریفی (مثلاً irony of fate) - (۳) رمز ؛ کنایہ -

*Socratic i.* : حریف کو بحث میں جاھل ظاھر کرنے کے لئے اپنے آپ کو جاھل ظاھر کرنا -

**Irony,** *a.* : (۱) لوھے کا ؛ آھنی - (۲) لوھے کا سا ؛ لوھے کے مانند -

**Irradiant,** *a.* : روشن ؛ درخشاں ؛ منور ؛ ضیاگستر ؛ ضیا بار -

**irradiance,** *n.* : درخشانی ؛ تنویر ؛ تجلی -

**Irradiate,** *v. t.* : (۱) روشن کرنا ؛ اجالا کرنا ؛ منور کرنا ؛ چمکانا درخشاں کرنا - (۲) روشنی ڈالنا ؛ واضح کرنا ؛ وضاحت کرنا - (۳) (خوشی سے) چہرہ چمکانا ؛ دمکانا -

**irradiative,** *a.* : ضیا بار ؛ نور افشاں ؛ توضیحی -

**Irradiation,** *n.* : (۱) چمک ؛ درخشندگی ؛ روشنی ؛ تجلی ؛ درخشانی ؛ نور - (۲) روشنی ڈالنا ؛ توضیح - (۳) کسی روشن چیز کا اندھیری فضا میں پھیلا ھوا نظر آنا - (۴) اشعاع ؛ اضائت -

**Irrational,** *a. & n.* : (۱) خلاف عقل ؛ خلاف منطق ؛ غیر منطقی ؛ لغو ؛ نامعقول ؛ مہمل - (۲) غیر ذی عقل ؛ بے عقل - (۳) (ریاضیات) اصم - (۴) مقدار اصم -

**irrationality,** *n.* : خلاف عقل یا خلاف منطق ھونا ؛ نا معقولیت ؛ بے عقلی -

**irrationalize,** *v. t* : غیر معقول یا غیر منطقی بنانا -

**irrationally,** *adv.* : (۱) غیر معقول طور پر ؛ غیر منطقی طور پر - (۲) نا معقولیت سے -

**Irreclaimable,** *a.* : غیر اصلاح پذیر ؛ ناقابل اصلاح ؛ گیا گذرا -

**irreclaimably,** *adv.* : ناقابل اصلاح طور پر -

**Irrecognizable,** *a.* : ناقابل شناخت ؛ جو پہچانا نہ جاسکے -

**Irreconcilable,** *a. & n.* : (۱) سخت مخالف ؛ سخت دشمن - (۲) ناقابل مصالحت ؛ سخت کٹر - (۳) متباین ؛ منافی - (۴) کسی سیاسی تحریک کا کٹر مخالف -

**irreconcilability,** *n.* : (۱) سخت دشمنی ؛ کٹر پن - (۲) تناقض ؛ تباین ؛ غیر مصالحت پسندی -

**irreconcilableness,** *n.* : لفظ مذکورۂ بالا کے معنوں میں -

**irreconcilably,** *adv.* : سختی سے ؛ کٹر پن سے ؛ متباین طور پر -

**Irrecoverable,** *a.* : غیر ممکن الوصول ؛ لاعلاج ؛ پھر ھاتھ نہ آنے والا -

**irrecoverably,** *adv.* : غیر ممکن الوصول طور پر ؛ لاعلاج طور پر ؛ اس طرح کہ پھر ھاتھ نہ آئے -

**Irrecusable,** *a.* : نا قابل رد ؛ واجب القبول -

**Irredeemable,** *a.* : (۱) غیر میعادی (سرکاری سالیانہ) - (۲) غیر میعادی (نوٹ وغیرہ) جس کا جاری کرنے والا زر نقد سے بدلنے کی ذمہ داری نہ لے - (۳) نا قابل اصلاح ؛ نا ممکن الوصول ؛ گیا گذرا

**irredeemably,** *adv.* : نا قابل اصلاح طور پر ؛ نا قابل وصول طور پر -

**Irredentist,** *n.* : (۱) (سیاسات اطالیہ) اس اصول کا حامی کہ کل اضلاع جہاں اطالوی بولی جاتی ھے اطالیہ میں شامل کرلئے جائیں ؛ نظریۂ رجوع کا حامی - (۲) (یونان ، پولینڈ ، سربیا وغیرہ) جو اپنے ملک کے نقطۂ نظر سے اس اصول کا حامی ھو -

**irredentism,** *n* : نظریۂ رجوع ؛ رجوع پسندی -

**Irreducible,** *a.* : (۱) ناقابل تحویل ؛ غیر تحویل پذیر - (۲) غیر تخفیف پذیر - نا قابل تخفیف - (۳) جس کو سادہ تر شکل میں لانا نا ممکن ھو ؛ غیر تسہیل پذیر -

**irreducibility,** *n.* : غیر تحویل پذیری ؛ غیر تخفیف پذیری -

**Irrefragable,** *a.* : مُسکت ؛ نا قابل تردید

**irrefragably,** *adv.* : نا قابل تردید طور پر -

**Irrefrangible,** *a.* : (۱) نا قابل خلاف ورزی ؛ نا قابل عدول - (۲) غیر انعطاف پذیر -

**Irrefutable,** *a.* : ناقابل تردید ؛ مُسکت -

**irrefutability,** *n.* : ناقابل تردید ھونا -

**irrefutably,** *adv.* : ناقابل تردید طور پر ؛ قطعاً -

**Irregular,** *a. & n.* : (۱) بے قاعدہ ؛ بے اصول ؛ بے ضابطہ ؛ بے ترتیب - (۲) غیر معمولی ؛ خلاف معمول ؛ غیر طبعی - (۳) بے ڈھنگا ؛ بے ڈول ؛ بے اسلوب ؛ کڈھب - (۴) نا ھموار ؛ غیر مسطح ؛ اونچی نیچی - (۵) بے ترتیب ؛ بے نظام ؛ غیر معین ؛ غیر موقت ؛ غیر منتظم - (۶) سماعی ؛ بے قاعدہ - (۷) (فوج) بے قاعدہ - (۸) (اسم - جمع) بے قاعدہ فوجی دستے -

**irregularity,** *n.* : بے قاعدگی ؛ بے ضابطگی ؛ بے اصولی ؛ بے ڈھنگا پن ؛ ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ بے اسلوبی ؛ بے نظمی ؛ نا ھمواری -

**irregularly,** *adv.* : بے قاعدگی سے ؛ بے ضابطگی سے ؛ بے اصولی سے ؛ بے قاعدہ ؛ خلاف ضابطہ

**Irrelative,** *a.* : (۱) غیر متعلق ؛ بے ربط ؛ بے علاقہ - (۲) مطلق ؛ بے تعین -

**irrelatively,** *adv.* : علی الاطلاق ؛ غیر متعلق طور پر

**Irrelevant,** *a.* : (۱) غیر متعلق ؛ بے تک ؛ بے جوڑ ؛ بے ربط

(۲) خارج از بحث؛ بے موقع؛ بے محل؛ غیر مناسب -

**irrelevance, -ancy**, *nn.*: غیر متعلق ہونا؛ بے تک ہونا؛ بے محل ہونا؛ خارج از بحث ہونا -

**irrelevantly**, *adv.*: بغیر مناسبت کے؛ بے محل طور پر؛ بے تکے پن سے -

**Irreligion**, *n.*: (۱) لا مذہبی؛ بے دینی؛ الحاد؛ زندقہ - (۲) مذہب کا پابند نہ ہونا -

**irreligionist**, *n.*: لا مذہب؛ مخالف مذہب -

**irreligious**, *a.*: (۱) بے دین؛ ملحد؛ ملحدانہ - (۲) غیر پابند مذہب -

**irreligiously**, *adv.*: (۱) لا مذہبی سے؛ بے دینی سے؛ ملحدانہ - (۲) بغیر پابندی مذہب کے

**Irremediable**, *a.*: لا علاج؛ لا دوا؛ ناقابل تلافی -

**irremediably**, *adv.*: لا علاج طور پر؛ ناقابل تلافی طور پر -

**Irremissible**, *a.*: (۱) ناقابل عفو؛ ناقابل معافی - (۲) اٹل؛ لا بد؛ لازمی؛ نا گزیر -

**irremissibly**, *adv.*: نا قابل عفو طور پر؛ اٹل طور پر؛ نا گزیر طور پر -

**Irremovable**, *a.*: غیر نقل پذیر؛ نا قابل علحدگی؛ جو ہٹایا یا علحدہ نہ کیا جا سکے (خصوصاً عہدے سے) -

**irremovability**, *n.*: غیر نقل پذیر ہونا؛ نا قابل علحدگی ہونا -

**irremovably**, *adv.*: اس طرح کہ ہٹایا یا علحدہ نہ کیا جا سکے -

**Irreparable**, *a.*: ناقابل تلافی -

**irreparableness**, *n.*: ناقابل تلافی ہونا -

**irreparably**, *adv.*: ناقابل تلافی طور پر -

**Irreplaceable**, *a.*: جس کا بدل نہ ہو؛ ناقابل تلافی -

**Irrepressible**, *a. & n.*: (۱) نہ دبنے والا؛ نہ رکنے والا؛ زیر نہ ہونے والا - (۲) (روزمرہ) نہ دبنے والا؛ بے باک شخص -

**irrepressibly**, *adv.*: نہ دبتے ہوئے؛ مغلوب نہ ہوتے ہوئے -

**Irreproachable**, *a.*: بیداغ؛ پاک؛ جس پر حرف نہ رکھا جا سکے -

**irreproachability**, *n.*: بیداغ ہونا؛ پاک ہونا -

**irreproachably**, *adv.*: متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں

**Irresistible**, *a.*: ناقابل مزاحمت؛ ناقابل تعرض (زبردست قوت؛ دلیل؛ دلکشی یا دلربائی کی وجہ سے) -

**irresistibility**, *n.*: نا قابل مزاحمت ہونا؛ بیحد قوی، مدلل یا دلکش ہونا -

**irresistibly**, *adv.*: ناقابل مزاحمت طور پر؛ بے اختیار -

**Irresolute**, *a.*: (۱) مذبذب؛ متامل؛ حیص بیص میں - (۲) ضعیف الارادہ؛ غیر مستقل مزاج؛ ارادے کا کچا -

**irresolutely**, *adv.*: تذبذب سے؛ غیر مستقل مزاجی سے -

**irresoluteness, irresolution**, *nn.*: تذبذب؛ ضعیف ارادہ؛ بے استقلالی -

**Irresolvable**, *a.*: (۱) نا قابل تجزیہ؛ ناقابل تحلیل - (۲) نا قابل حل -

**Irrespective**, *a.*, *I. of*: بلا لحاظ -

**irrespectively**, *adv.*: بلا لحاظ کئے -

**Irresponsible**, *a.*: (۱) بری الذمہ؛ جواب دہی سے بری - (۲) بے پروا؛ لا ابالی؛ غیر ذمہ دار - (۳) غیر ذمہ دارانہ؛ لا ابالی -

**irresponsibility**, *n.*: غیر ذمہ داری؛ لا ابالی پن -

**irresponsibly**, *adv.*: غیر ذمہ داری سے؛ غیر ذمہ دارانہ؛ لا ابالی پن سے -

**Irresponsive**, *a.*: غیر جواب دہ یا غیر ہم آہنگ؛ غیر اثر قبول؛ غیر موافق؛ غیر متاثر -

**irresponsiveness**, *n.*: غیر جواب دہ یا غیر متاثر ہونا وغیرہ -

**Irretention**, *n.*: (۱) قوت ماسکہ کا فقدان؛ عدم امساک - (۲) حافظے کی کمزوری -

**Irretentive**, *a.*: (۱) غیر ماسک؛ کمزور (حافظہ) -

**irretentiveness**, *n.*: فقدان امساک؛ غیر ماسک ہونا؛ حافظے کی کمزوری -

**Irretrievable**, *a.*: ناقابل تلافی -

**irretrievability**, *n.*: ناقابل تلافی ہونا -

**irretrievably**, *adv.*: ناقابل تلافی طور پر -

**Irreverent**, *a.*: بے ادب؛ بے احترام -

**irreverence**, *n.*: بے ادبی؛ بے احترامی -

**irreverential**, *a.*: بے ادبانہ -

**irreverently**, *adv.*: بے ادبانہ؛ بے ادبی سے -

**Irreversible**, *a.*: ناقابل تغیر؛ غیر متغیر؛ غیر انقلاب پذیر؛ ناقابل منسوخی؛ اٹل -

**irreversibility**, *n.*: ناقابل تغیر ہونا؛ اٹل ہونا -

**irreversibly**, *adv.*: اٹل طور پر -

**Irrevocable**, *a.*: (۱) ناقابل منسوخی؛ ناقابل تنسیخ؛ اٹل - (۲) لوٹ کرنہ آنے والا؛ ازدست رفتہ -

**irrevocability**, *n.*: ناقابل منسوخی ہونا؛ اٹل ہونا؛ ازدست رفتہ ہونا -

**irrevocably**, *adv.*: ناقابل تنسیخ طور پر؛ اٹل طور پر؛ اس طرح کہ پھر لوٹ کرنہ آئے -

**Irrigate**, *v. t.*: (۱) آبیاری کرنا؛ سیراب کرنا - (۲) سینچنا؛ آبپاشی کرنا (نہروں سے) - (۳) (طب) زخم پر مسلسل رقیق دوا ڈالتے رہنا - (۴) (مجازاً) نمی سے تازگی بخشنا؛ سیراب کرنا -

**irrigable**, *a.*: آبپاشی کے قابل -

**irrigative**, *a.*: آبپاشی کے متعلق؛ آبپاش؛ آبپاشی کے مطلب کا -

**irrigation**, *n.*: آبیاری؛ آبپاشی -

**irrigator**, *n.*: آبپاشی کا آلہ یا ذریعہ -

**Irritable**, *a.*: (۱) چڑچڑا؛ تنک مزاج؛ زود رنج - (۲) ذکی الحس؛ زود حس - (۳) (عضویات) سریع الحس؛ سریع الہیجان -

**irritably**, *adv.*: چڑچڑے پن سے؛ تنک مزاجی سے؛ زود رنجی سے -

**irritability**, *n.*: چڑچڑا پن؛ تنک مزاجی؛ زود رنجی؛ زود حسی -

**Irritancy**, *n.*: جھلاھٹ؛ غصہ؛ کوفت -

**Irritancy**, *n.*: (قانون) کالعدم کرنا یا ہونا -

**Irritant**, *a. & n.*: (۱) مشتعل کرنیوالا؛ ہیجان میں لانے والا -

(۲) خراش پیدا کرنے والی چیز ؛ ( مجازاً ) تکلیف دہ وغیرہ -
(۳) جو ( چیز ) دماغی سکون میں خلل انداز ہو -

**Irritate**, *v. t.*: (۱) غصہ دلانا ؛ بر افروختہ کرنا ؛ برهم کرنا - (۲) کهسیانا کرنا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا - (۳) سوزش پیدا کرنا - (۴) ( عضویات ) هیجان پیدا کرنا -

**irritatingly**, *adv.* : تکلیف دہ طور پر -

**irritation**, *n.* : جهلاهٹ ؛ کوفت ؛ غصہ ؛ هیجان ؛ سوزش -

**irritative**, *a.* : غصہ دلانے والا ؛ سوزش آنریں ؛ مہیج -

**Irritate**, *v. t.* : ( قانون ) کالعدم کرنا -

**Irruption**, *n.* : چڑهائی ؛ یورش ؛ دهاوا ؛ حملہ ؛ تاخت -

**Irvingite**, *n.*: کیتهولک مذهب کے ایک خاص فرقے کا پیرو؛ پیرو اروِنگ -

**Is** · be کا زمانۂ حال واحد غائب -

**Isabella, Isabel**,, *a.* & *n.* : خاکستری زرد ( رنگ ) -

**isabelline**, *a.* : خاکستری زرد رنگ کا -

**Isagogic**, *a.* & *n.* : (۱) تمهیدی ؛ عنوان یا دیباچے کے طرز کا - (۲) ( جمع ) بائبل کی ادبی اور غیر مذهبی تاریخ کا مطالعہ -

**Isatin**, *n.* : اساتین ؛ ایک بلورہ نما سرخی مائل شے جو نیل پر آکسیجن کے عمل سے بنتی هے -

**Ischiatic, -dic**, *a.* : کولے کا -

**-ise** : (لاحقہ) جو قدیم فرانسیسی ise- اور لاطینی cium -itium, -itia کے قایم مقام هیں ؛ انگریزی اور فرانسیسی الفاظ جو براہ راست لاطینی سے مشتق هیں اب ان کے آخر میں ice - آتا هے مثلاً service, justice وغیرہ- الفاظ جو فرانسیسی میں بن کر اس کے ذریعے انگریزی میں آے هیں ان کے آخر میں ise- آتا هے مثلاً merchandise وغیرہ -

**ish** : لاحقۂ صفات جو قدیم انگریزی isc- کا قایم مقام هے - قدیم انگریزی میں اس لاحقہ کے صفات " کا " " متعلق " " خاصیت کا " کا مفهوم ظاهر کرتے تهے خصوصاً قومی اور نسلی تعلق ظاهر کرنے کے لئے مثلاً Irish, Heathenish, English وغیرہ - اس لاحقہ کے بعد کے مرکبات کا مفهوم حسب ذیل هوتا هے - (۱) کسی کے " قدرتی خصائص کا رکهنے والا یا ان کے مطابق " مثلاً feverish, foolish - (۲) کسی کے خراب خصائص کا رکهنے والا مثلاً monkish, childish وغیرہ - (۳) کسی قدر ؛ قدرے مثلاً coldish; browinsh وغیرہ -

**-ish** : لاحقۂ افعال جو قدیم فرانسیسی -iss- کا قایم مقام هے - مثلاً punish, polish, finish وغیرہ -

**Ishmael, ishmaelite**, *nn.* : ذات باهر ؛ قوم سے نکالا هوا ؛ قوم سے بر سر جنگ -

**Isinglass**, *n.* : ایک طرح کی جلاٹین جو گوند وغیرہ بنانے کے کام آتی هے -

**Islam**, *n.* : (۱) اسلام - (۲) عالم اسلامی -

**Islamic**, *a.* : اسلامی -

**Islamism**, *n.* : اسلامیت -

**Islamite**, *n.* : مسلم ؛ مسلمان -

**Islamitic**, *a.* : اسلامی -

**Island**, *n.*, & *v. t.* : (۱) جزیرہ ؛ ٹاپو - (۲) محدود اور الگ تهلگ شے - (۳) ( عضویات ) ریشوں یا خلیوں کا علحدہ مجموعہ- (۴) جزیرہ بنانا ؛ الگ کرنا وغیرہ -

**islander**, *n.* : جزیرہ کا رهنے والا ؛ جزیرہ کا باشندہ -

**Isle**, *n.* : ( نثر میں صرف اسم خاص کے ساتهہ اور عموماً چهوٹے جزیروں کے لئے ) جزیرہ ؛ ٹاپو -

**Islet**, *n.* : (۱) چهوٹا جزیرہ ؛ ٹاپو - (۲) علحدہ مقام ؛ الگ تهلگ جگہ -

**Ism**, *n.* : کوئی خاص مسلک یا نظریہ -

**-ism** : ( لاحقہ ) اسماے کیفیت بنانے کے لئے استعمال هوتا هے (۱) حاصل مصدر مثلاً baptism - (۲) وہ اسماء جن سے طرز عمل یا حالت ظاهر هو مثلاً heroism, barbarism - (۳) نظام یا اصول کا نام جیسے platonism - (۴) کسی زبان کا محاورہ یا کسی قوم کی مخصوص ادا جیسے Irishism - (۵) کسی دوا کا مضر اثر جیسے alcoholism ۔

**Isn't** : (بول چال یا بول چال کو تحریر میں دهرانے میں) = *is not* -

**Iso-** سابقہ جو یونانی isos بمعنی " مساوی " کا قایم مقام هے۔

*isobar, isobaric* : ( نقشہ میں وہ خط ) جو اُن مقامات کو ملاتا هے جهاں هوا کا دباؤ باد پیمائی کے لحاظ سے مساوی هوتا هے -

*isocheim, -cheimal, -chimenal* : ( نقشہ میں وہ خط ) جو ان مقامات کو ملاتا هے جن کا نقطۂ حرارت موسم سرما میں مساوی هو -

*isochromatic* : متساوی اللون -

*isochronous* : مساوی الوقت -

*isoclinal* : جن کا مقناطیسی میلان مساوی هو

*isodynamic* : جن کی حر کی قوت مساوی هو -

*isogeotherm* : : وہ خط جو ان زیر زمین نقطوں کو ملاتا هے جن کا نقطۂ حرارت مساوی هوتا هے -

*isogonic* : متساوی الزاویہ -

*isomeric* : مساوی التناسب ؛ هم عناصر اور بلحاظ سالمات هم وزن لیکن مختلف انواع کے تحت رکهے هوے -

*isometric (al)*: هم پیمانہ -

*isomorphism, -morphous* : ایک هی اقلیدسی شکل میں یا بهت مشابہ شکل میں بلورہ بننے کی خاصیت ( رکهنے والے ) -

*isonomy* : سیاسی حقوق میں مساوات ؛ مساوات حقوق -

*isoperimetrical*: مساوی گهیرا رکهنے والا ؛ مساوی احاطہ رکهنے والا -

*isoseismal* : وہ ( خط ) جو ان مقامات کو ملاتا هے جهاں زلزلے کا مساوی اثر پڑتا هے -

*isotheral* : وہ ( خط ) جو ان مقامات کو ملاتا هے جن کا نقطۂ حرارت گرما میں مساوی هوتا هے -

*isotherm (al)* : وہ ( خط ) جو ان مقامات کو ملاتا هے جن کا سالانہ اوسط حرارت مساوی هوتا هے ؛ هم تپشی -

**Isolate**, *v. t.* : (۱) الگ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ دوسروں سے علحدہ کرنا - (۲) ( کیمیا ) کسی جزو کو دوسرے اجزا سے علحدہ کرنا - (۳) ( برقیات ) حاجز درمیان میں رکهنا ؛ منفصل کرنا - (۴) قرنطینے میں رکهنا -

**isolation**, *n.* : تنهائی ؛ علحدگی ؛ علحدہ کرنا ؛ جدا کرنا -

**isolator** *n.* : (۱) علحدہ کرنے والا ؛ جدا کرنے والا - (۲) ( برقیات ) حاجز -

**-ison:** لاحقۂ اسماء جو قدیم فرانسیسی -ison,-eison, -aison سے آیا ھے بعد کے مرکبات میں اس کے بجائے -ation اور ition استعمال ہونے لگے ( مثالوں کے لئے دیکھو -son ) -

**Isopod,** *n.* : ( کچھوے کی طرح کا ) سخت پشت دریائی جانور جس کے پیٹ میں برابر برابر فاصلے پر سات جوڑ پیر ہوتے ھیں-

**Isosceles,** *a.* : متساوی الساقین -

**Israel,** *n.* : ( ۱ ) بنی اسرائیل ؛ یہود - ( ۲ ) ( مجازاً ) برگزیدہ قوم -

**Israelite,** *n.* : یہودی ؛ اسرائیلی -

**Israelitish,** *a.* : یہودی ؛ اسرائیلی ؛ یہودیوں کا -

**Issue,** *n.* : ( ۱ ) نکاس ؛ بہاؤ ؛ اجرا - ( ۲ ) انجام ؛ نتیجہ - ( ۳ ) خون بہنا ؛ فصد ؛ نشتر دینا ( ۴ ) منفذ ؛ مخرج - ( ۵ ) دریا کا دھانہ - ( ۶ ) اولاد ؛ بال بچے - ( ۷ ) نتیجہ ؛ حاصل ؛ ما حصل - ( ۸ ) متنازع فیہ مسئلہ ؛ تنقیح طلب امر - ( ۹ ) اجرا ( نوٹ ، تمسک وغیرہ کا ) - ( ۱۰ ) مجریہ ( نوٹ سکے وغیرہ جو ایک دفعہ میں جاری کئے جائیں ) -

*at i.* : ( ۱ ) ایک دوسرے کے مخالف ( اشخاص ) - ( ۲ ) ما بہ النزاع ( مسئلہ ) -

*join i.* : ( ۱ ) امر متنازع فیہ کی تنقیح کرنا ؛ ( کسی سے ) بحث کرنا - ( ۲ ) فریقین کا کسی مسئلہ کو تنقیح کے لئے پیش کرنا ( قانون ) - ( ۳ ) مخالف کے مسئلۂ تنقیح طلب کو تسلیم کرلینا -

*i. of fact* : واقعات کی تنقیح ؛ تنقیح امر واقعاتی -

*i. of law* : تنقیح امر قانونی ؛ امر تنقیح طلب قانون -

**issueless,** *a.* : ( ۱ ) بے نکاس ؛ بے منفذ ؛ بے انجام ؛ بے اختتام - ( ۲ ) بے نتیجہ ؛ لا حاصل ؛ بے فائدہ - ( ۳ ) لا ولد -

**Issue,** *v. i. & t.* : ( ۱ ) نکلنا ؛ خارج ہونا ؛ باہر آنا ؛ برآمد ہونا - ( ۲ ) پیدا ہونا ؛ نکلنا ؛ رسنا ؛ پھوٹنا ؛ جاری ہونا - ( ۳ ) ( کسی حالت سے ) نکلنا - ( ۴ ) منتج ہونا ؛ نتیجہ نکلنا - ( ۵ ) نتیجہ ہونا ؛ انجام ہونا - ( ۶ ) شائع ہونا - ( ۷ ) جاری کرنا ؛ نکالنا - ( ۸ ) شائع کرنا ؛ جاری کرنا ؛ اجرا کرنا ( نوٹ سکے وغیرہ کا ) ( فوج ) ؛ ( سپاہی کو ) وردی وغیرہ دینا -

**issuable,** *a.* : قابل اشاعت ؛ قابل طبع ؛ قابل اجرا ( نوٹ سکے وغیرہ ) -

**issuance,** *n.* : اشاعت ؛ اجرا ( نوٹ سکے وغیرہ کا ) -

**-ist** : ( لاحقہ ) حسب ذیل اقسام کے اسم فاعل کے آخر میں :- ( ۱ ) عام اسم فاعل جیسے antagonist - ( ۲ ) کسی عقیدے یا کسی شخص کا پیرو جیسے Darwinist, fatalist - ( ۳ ) کسی پیشے یا مضمون سے تعلق رکھنے والا جیسے dentist, botanist -

**-ister** : لاحقۂ اسماء جو قدیم فرانسیسی -istre کا قائم مقام ھے مثلاً chorister -

**Isthmus,** *n.* (pl.-muses), : ( ۱ ) خاکنائے - ( ۲ ) وہ چھوٹا حصہ جو دو بڑے حصوں کو ملائے ( نباتیات ؛ تشریح ) -

**isthmian,** *a.* : خاکنائے کا وغیرہ -

**Istle,** *n.* : ایک ریشہ جو ایلوے کی قسم کے ایک پودے سے نکلتا ھے -

**It,** *pron.* : ( ضمیر ) یہ ؛ وہ -

**Itacism,** *n.* : ( ۱ ) یونانی حرف ایٹا کا تلفظ انگریزی کی طرح کرنا - ( ۲ ) کسی مسودے میں دوسرے حروف کی جگھ یونانی حرف ایوٹا لکھنا -

**Italian,** *a. & n.* : ( ۱ ) اٹلی کا ؛ اطالوی - ( ۲ ) اطالوی زبان - ( ۳ ) اطالیہ کا باشندہ ؛ اطالوی -

*I. handwriting* : رومن خط جو آج کل انگلستان ، اطالیہ ، فرانس وغیرہ میں رائج ھے -

*I. iron* : لوہے کا استوانہ نما آلہ جس سے لیس میں پلیٹیں ڈالتے ھیں -

*I. warehouse* : مودی کی دوکان جہاں اطالیہ کا روغن زیتون ، سویاں وغیرہ فروخت ہوتی ھیں -

**Italianism,** *n.* : اطالویت؛ اطالوی محاورہ یا رسم-

**Italianize,** *v. t. & i.* : اطالوی بنانا ؛ اطالویوں کی تقلید کرنا -

**Italic,** *a. & n.* : ( ۱ ) قدیم اطالیہ کا ( جس میں عموماً شہر روما کو شامل نہیں کرتے ) ؛ ترچھا رومن چھاپا - ( ۲ ) ( ج ع ) ترچھے حروف جن میں امتیازی یا تاکیدی الفاظ عبارت میں لکھے جاتے ھیں -

**Italicize,** *v. t.* : ترچھے حروف میں چھاپنا ؛ اطالوی چھاپہ میں چھاپنا -

**Italio,-ote,** *n. & a.* : جنوبی اٹلی کی یونانی نو آبادی کا باشندہ -

**Itch,** *n.* : ( ۱ ) کھجلی ؛ خارش - ( ۲ ) مرض خارش ؛ کھاج ؛ کھجلی - ( ۳ ) سخت خواھش ؛ چل ؛ کھجلی -

**itchiness,** *n.* : بیچینی ؛ چل ؛ کھجلی -

**itchy,** *a.* : خارش کا ؛ کھجلی کا؛ جس میں کھجلی ہو؛ خارشتی-

**Itch,** *v. i.* : ( ۱ ) کھجلی اٹھنا ؛ خارش ہونا ؛ کھجلانا - ( ۲ ) چل اٹھنا ؛ کھجلی ہونا ؛ سخت خواھش ہونا -

**-ite** : ( لاحقہ ) ( ۱ ) صفات ے آخر میں جن کے معنی کسی شخص کے مقلد کے ہوں جیسے -stagirite ( ۲ ) متحجر (fossil) اجسام کے ناموں میں جیسے ammonite - ( ۳ ) معدنیات کے ناموں میں جیسے graphite - ( ۴ ) جسم کے اجزا کے ناموں میں جیسے somite ( ۵ ) آتش گیر اشیا کے ناموں میں جیسے dynamite - ( ۶ ) تجارتی مصنوعات کے ناموں میں جیسے ebonite - ( ۷ ) کیمیاوی نمکوں کے ناموں میں جیسے -nitrite

**-ite:** ( لاحقہ ) صفات و افعال کے آخر میں جیسے -composite, unite

**Item,** *n. & adv.* : ( ۱ ) مد ؛ حساب میں اندراج مدات - ( ۲ ) اخبار ( وغیرہ ) کی خبر ؛ مضمون - ( ۳ ) نیز ؛ اسی طرح -

**Iterate,** *v. t.* : ( ۱ ) دھرانا ؛ تکرار کرنا ؛ اعادہ کرنا ؛ مکرر کہنا ؛ دوبارہ کہنا - ( ۲ ) بار بار کہنا ؛ بار بار کرنا ( اعتراض وغیرہ ) -

**iterance,-ancy,** *n.* : تکرار ؛ اعادہ ؛ بار بار کرنا یا کہنا -

**iteration,** *n.* : اعادہ ؛ تکرار ؛ مکرر کہنا ؛ بار بار کرنا -

**iterative,** *a.* : مکرر ؛ بار بار کہا ہوا -

**Ithuriel's spear,** *n.* : کھوٹے کھرے کی کسوٹی -

**Ithyphallic,** *a. & n.* : ( ۱ ) ( یونانیوں کے ) باکخوس کے جشن کے ؛ لنگ کے متعلق - ( ۲ ) اس بحر کے متعلق جو بیکخوسی گیتوں میں استعمال ہوتا ھے - ( ۳ ) اس بحر کی نظم ؛ فحش نظم -

**Itinerant,** *a.* : ( ۱ ) سفری ؛ خانہ بدوش - ( ۲ ) دورہ کرنے والی؛ دورے کی - ( ۳ ) ( ویسلین گرجے کے پادری ) دورہ کرکے وعظ کہنے والے -

**itineracy, itinerancy,** *nn.* : خانہ بدوشی ؛ سفری ہونا وغیرہ-

**Itinerary,** *n. & a.* : ( ۱ ) راستہ ؛ سفر کی راہ - ( ۲ ) سفر نامہ ؛

حالات سفر- (۳) رهنما : رهنما کتاب ؛ گائیڈ بک - (۴) سفر کے متعلق : رستے کا -

**Itinerate**, *v.i.*: (۱) سفر کرنا؛ پھرنا؛ گشت لگانا- (۲) (ویلسن گرجا) دورے میں وعظ کہنا -

**itineration**, *n.* : دورہ؛ سفر -

**-ition**: لاحقہ جس سے وہ اسماء بنتے هیں جو عمل یا حالت ظاهر کرتے هیں مثلاً perdition, petition -

**-itious** : (لاحقہ) صفات کے آخر میں مثلاً propitious, ambitious, وغیرہ -

**-itis**: لاحقہ ان بیماریوں کے آخر میں جن کے ساتھہ ورم هوتا هو جیسے bronchitis -

**-itous** : لاحقہ صفات کے آخر میں میں مثلا felicitous - iniquitous

**Its**, *poss. a.* : اس کا -

**Itself**, *pron.* : خود؛ اپنے آپ ؛ آپ هی آپ؛ اپنے آپ کو ؛ خرد کو -

*by i.* : تنہا ؛ دوسری چیزوں سے الگ هوکر -

*in i.* : بجائے خود؛ بہ نفسہ ؛ بذاتہ -

**-ity** : (دیکھو -ty) -

**-ium**: (لاحقہ) دھاتوں کے نام کے میں جیسے aluminium -

**-ive**: (لاحقہ) صفات کے آخر میں جیسے active -

**Ivory**, *n.* : (۱) هاتھی دانت؛ عاج - (۲) هاتھی دانت کا رنگ - (۳) (عامیانہ) دانت - (۴) پانسے ؛ انٹے کے گیند یا پیانو پردے -

*black i* : افریقی حبشی غلام -

*i. black* : سیاہ رنگ جو هاتھی دانت کو جلا کر بناتے هیں -

*i. -nut* : (جنوبی امریکہ کے کھجور کی) گٹھلی،

*vegetable i.* : سخت بیضیں دار مادہ جو اس گٹھلی (ivory-nut) سے حاصل کیا جاتا ھے -

**Ivy**, *n.* : عشق پیچاں -

*i. geranium*: دیکھو pelargonium-

**ivied**, *a.* : جس پر عشق پیچاں کی بیل چڑھی هو -

**Ixia**, *n.* : جنوبی افریقہ کے شوخ رنگ پھولدار پودوں کی ایک جنس -

**Ixion's wheel**, *n.* : (یونانی دیو مالا) وہ پہیہ جس پر اکسی ان (Ixion) اپنے گناہ کی پاداش میں عالم زیرین میں چکر کھاتا رهتا ھے -

**Izard**, *n.* : ایک قسم کا بارہ سنگھا جو پیرینیز پر پایا جاتا ھے -

**-ize, -ise** : (لاحقہ) حسب ذیل اقسام کے افعال کے میں آتا ھے :- (۱) جن میں کسی کے ساتھہ کوئی عمل کرنے کے معنی هوں جیسے catechize : - (۲) جن میں کوئی کام کرنے یا کوئی احساس رکھنے کے معنی هوں جیسے sympathize - (۳) جن میں کوئی حالت اختیار کرنے یا کسی حالت میں لانے کے معنی هوں جیسے pulverize, anglicize - (۴) جن میں تقلید کرنے یا کسی شخص کے طریقہ پر عمل کرنے کے معنی هوں جیسے Calvinize, Bowdlerize -

**Izzard**, *n.* : قدیم حرف z -

*from A to I.* : اول سے آخر تک -

# J

**J, j, letter** (pl. js, j's) : انگریزی حروف تہجی کا دسواں حرف -

*J. (pen)* : چوڑی نوک کا نب (زبان قلم) -

**Jaal -goat**, *n.* : کرہ سینا کی اور بالائی مصر کی جنگلی بکری -

**Jab**, *v.t.*, & *n.* : (۱) بھونکنا - (۲) گھاؤ لگانا ؛ زخم لگانا ؛ نوکدار شے کی هول - (۳) گھونسا ؛ مکا - (۴) (فوج) گہری هول (سنگین کو دشمن کے جسم سے پوری طرح نکالے بغیر دوبارہ هول مارنا) -

**Jabber**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) بڑھانکنا؛ ژژھانکنا ؛ بکواس کرنا؛ بک بک کرنا - (۲) بڑبڑانا؛ الفاظ کو اس طرح بولنا کہ سمجھ میں نہ آئیں -(۳) بے معنی اواز نکالنا - (۴) بکواس ؛ بک بک بڑ؛ ژژ؛ مہمل گفتگو ؛ بے معنی آوازیں -

**Jabiru**, *n.* : امریکہ کے گرم حصوں کا ایک پرند جو لق لق کی قسم سے هوتا ھے -

**Jaborandi**, *n.* : ملک برازیل کی ایک بوٹی کے خشک پتے جن کی تاثیر پسینہ لانے والی اور پیشاب لانے والی ھے -

**Jabot**, *n.* : زنانہ صدری کی جھالر -

**Jacinth**, *n.* : سرخی مائل نارنجی رنگ کا قیمتی پتھر -

**Jack**, *n.* : (۱) مشہور نام John کا عرف - (۲) معمولی آدمی : نتھو خیرو - (۳) معمولی ملاح - (۴) مزدور ؛ بھاڑے کا ٹٹو - (۵) تاش کا غلام - (۶) کباب کی سیخوں کو پھیرنے کی کل- (۷) بھاری بوجھہ اٹھانے کی کل - (۸) گاڑی کے پہیے صاف کرنے کے لئے زمین سے اونچا اٹھائے رکھنے کا آلہ - (۹) برچھی - (۱۰) مختلف مشینوں کے پرزے - (۱۱) کٹھل -

*before you could say J. Robinson* : چشم زدن میں؛ دم بھر میں؛ پل مارتے -

*Boot-j.* : دیکھو Boot -

*Cheap J.* : دیکھو Cheap -

*every man j.*: هر شخص ؛ هر کس و نا کس -

*jackass*: (۱) گدھا - (۲) بے وقوف ؛ احمق؛ گدھا -

*J. -a -dandy*: چھیلا؛ بانکا -

*J. and gill* : دیکھو Gill -

*J. at pick* : مفلس؛ قلاش؛ کوڑی کوڑی کو محتاج -

*jackboot* : بڑا گھٹنوں تک جوتا -

*Jackdaw* : ایک قسم کا چھوٹا کوا -

*Jackfruit*: کٹھل؛ پھنس -

*Jackfish* : مچھلی کا بچہ -

*J. in office* : مغرور اهلکار جو اپنے آپ کو بہت کھینچتا هو -

*J. -in- the - green* : مرد یا لڑکا جو یکم مئی کے کھیلوں میں ایک لکڑی کے ڈھانچے میں بند هوتا ھے اور پتوں سے ڈھک دیا جاتا ھے -

*J. -in-the-box*: (۱) بچوں کا کھلونا جس سے ڈھکنا کھولتے هی اندر سے مورت نکل پڑتی ھے ؛ صندوق کا موکل (چ) - (۲) ایک قسم کی آتشبازی -

*J. Johnson*: ( بول چال ) جرمن توپوں کے بڑے گولے -

*J. Ketch*: پھانسی دینے والا ؛ جلاد .

*j. -knife*: جیب میں رکھنے کی بڑی چھری -

*j. of all trades*: هرفن مولا -

*j.-o'-lantern*: غول بیابانی: چھلاوا ؛ اگیا بیتال؛ شہابہ ( لغوی اور مجازی معنی میں) -

*j. out of doors*: نگھرا ؛ بے گھر؛ خانہ بدوش -

*j. pudding*: مسخرا ؛ ٹیسو -

*j. sauce*: شوخ؛ گستاخ -

*j. -snipe*: چھوٹا چہا -

*j. tar*: ملاح ؛ مانجھی -

*j. -towel*: بڑا هاتھہ منھہ پونچھنے کا رومال جو اس طرح لٹکا دیا گیا ہو کہ اس کے سرے نظر نہ آئیں اور هر دفعہ گھما کر خشک حصہ سامنے آجائے -

**Jack**, *v. t.*: گاڑی کے پہیے کو جیک سے اُٹھانا ؛ درست بردار ہوجانا ؛ چھوڑ دینا -

*j. up*: ( کوشش وغیرہ سے ) دست بردار هوجانا -

**Jack**, *n.*: (۱) جہازکا جھنڈا جس سے یہ معلوم هوتا هےکہ کس ملک کا جہاز هے - (۲) چھوٹا جھنڈا جو اگلے مستول پر لہراتا هے - (۳) جھنڈے کی چوب -

**Jack**, *n.*: ( قدیم ) پیادہ سپاهی کا بے آستین کا فرغل - (۲) شراب کی چھاگل -

**Jackal**, *n. & v. t.*: (۱) گیدڑ؛ شغال؛ سیار - (۲) (مجازاً) (کسی کا) گرگا - (۳) ( کسی کا ) کرگا بننا -

**Jackanapes**, *n.*: ( قدیم ) (۱) بندر - (۲) گستاخ یا شریر آدمی - (۳) نمود یا ؛ بننے ٹھننے والا -

**Jacket**, *n., & v. i.*: (۱) کوٹ ؛ آستین دار صدری؛ مرزائی - (۲) کسی چیز کو گرد و غبار یا گرمی سردی سے محفوظ رکھنے کا غلاف - (۳) کتابوں کا ڈھیلا غلاف - (۴) جانوروں کی کھالیں؛ پوستین -

*potatoes boiled in their jj.*: چھلکے سمیت اُبلے هوئے آلو -

*dust* one's *j.*: پیٹنا ؛ مارنا ؛ کُندی کرنا -

**Jacob**, *n.*: حضرت یعقوب پیغمبر کا نام -

*J.'s ladder*: (۱) اودے یا سفید پھول کا پودا جس کی پتیاں برابر سیڑھی کی طرح چڑھتی چلی جاتی هیں - (۲) رسیوں کی سیڑھی جس میں لکڑی کے ڈنڈے لگے هوتے هیں اور جس کے ذریعہ سے جہاز کی رسیوں تک ملاح چڑھ جاتے هیں -

*J.'s staff*: (۱) پیمائش کرنے والے کا نعلدار ڈنڈا جو تپائی کا کام دیتا هے - (۲) فاصلہ اور بلندی ناپنے کا آلہ؛ مقیاس الارتفاع -

**Jacobean**, *a.*: (۱) انگلستان کے شاہ جیمز اول کے زمانہ کا - (۲) سینٹ جیمز اصغر کا -

**Jacobin**, *n.*: (۱) دومینکی راهب - (۲) پیرس میں جو لب جمہوری عقائد مذهبی کا سنہ ۱۷۸۹ء میں قایم هوا تھا اسکا رکن - (۳) انتہائی حریت پسند اور جمہوری عقائد کا آدمی -

**Jacobinic(al)**, *aa.*: انتہائی حریت پسندانہ یا جمہوری -

**Jacobinism**, *n.*: انتہائی حریت پسندی یا جمہوریت -

**Jacobinize**, *v. t.* انتہائی حریت پسند هوجانا یا کر لینا -

**Jacobin**, *n.*: کبوتر جس کے پر اس طرح لوٹے هوتے هیں کہ راهبوں کی کلاہ سی معلوم هوتی هے -

**Jacobite**, *n.*: انگلستان کے شاہ جیمز ثانی کا یا اسکے بیٹے مدعئی تخت سلطنت کا طرفدار -

**Jacobus**, *n.*: انگلستان کے شاہ جیمز اول کے زمانہ کا طلائی سکہ ( ۲۰ - ۲۵ شلنگ کے برابر ) -

**Jaconet**, *n.*: گاڑھا کپڑا جو پولٹس وغیرہ باندھنے کے کام آتا هے -

*Jacquerie*, *n.*: کسانوں کی بغاوت ؛ خصوصاً وہ بغاوت جو فرانس کے دهقانوں نے سنہ ۱۳۵۷ - ۵۸ میں کی تھی -

**Jactitation**, *n.*: (۱) بیماری کی بے چینی سے کروٹیں بدلنا ؛ هاتھہ پیر پٹکنا - (۲) ( قانون ) عورت یا مرد کی طرف سے نکاح کا جھوٹا دعوی ؛ زوجیت کا جھوٹا دعوی -

**Jade**, *n., & v. t.*: (۱) ادنی قسم کا گھوڑا ؛ تھکا هوا گھوڑا - (۲) نیک بخت(عورت کو مزاحاً یا نفرت سے)- (۳)(p.p.) محنت سے چوڑ-

**Jade**, *n.*: ایک قسم کا سبز نیلا یا سفید پتھر ( جو چونے اور میگنیشیا کا مرکب هوتا هے ) -

**Jaeger**, *n.*: خالص اونی کپڑا ؛ وہ اونی کپڑا جس میں سے روئی کا ریشہ نکال دیا جاتا هے -

**Jag**, *n.*: چٹان کی تیز نوک -

**Jag**, *v. t.*: ( کسی چیز کو) پھوهڑپن سے کاٹنا یا پھاڑنا ( جس سے وہ کھردری یا دندانے دار بنجائے) - (۲) دانتے یا دندانے ڈالنا -

*Jager*: = Yager

**Jaguar**, *n.*: ملک امریکہ کا بڑا درندہ جو گل دار تیندوے کی طرح کا هوتا هے -

**Jah**, *n.*: توریت میں خدا کا نام ؛ خدا ؛ الله -

**Jail, Goal**, *n.*: جیل خانہ ؛ محبس ؛ قید خانہ ؛ زندان ؛ بندی خانہ -

**Jain**, *n. & a.*: جین مت کا ؛ جینی؛ جین -

**jainism**, *n.*: جین مت -

**Jalap**, *n.*: ایک بیل کی جڑ هے جو مسہل کا کام دیتی هے ؛ شہداب یا شہدابہ ( جلاب )

**Jalousie**, *n.*: جھلملی

**Jam**, *v. t. & i. & n.*: (۱) دو چپٹی چیزوں کے درمیان رکھکر دبانا - (۲) (کل کے کسی پرزے کا) اس طرح پھنس جانا یا جکڑ جانا کہ حرکت نہ کر سکے - (۳) کسی چیز کو زور سے اوپر پھینکنا - (۴) چند چیزوں کو کچل کچلا کر ایک کر ڈالنا - (۵) ( بھیڑ کا یا مجمع کا ) راستہ روک لینا - (۶) کسی شے میں میخ یا پچر کی طرح ٹھک جانا - (۷) ( لا سلکی ) گڑ بڑ کر دینا ؛ ایسی ترکیب کرنا کہ آلہ ٹھیک کام نہ کرے یا پیام اچھی طرح سمجھہ میں نہ آے -

*j. stroke*: = Pendulum stroke

**Jam**, *n.*: رب؛ جام ( پھل کو شکر کے ساتھہ پکانے سے جو لپسی سی بن جاے ) ؛ مربا ؛ ( عامیانہ ) بڑے مزے کی چیز ؛ بڑے لطف کا تماشا یا تفریح -

**Jamb**, *n.*: باکھا ؛ کواڑ یا کھڑکی کا بازو -

**Jamboree**, *n.*: ( عامیانہ ) جشن ؛ رنگ رلیاں -

**Jangle**, *v. i. & t. & n.*: (۱) بے سری آواز نکالنا ؛ جھنکارنا ؛

جھنجھنانا - (۲) گھنٹی کو ٹنٹنانا - (۳) کرخت آواز میں ادا کرنا -
(۴) (قدیم) حجت کرنا؛ نزاع کرنا؛ تکرار کرنا؛ جھگڑا؛ تکرار -

**Janitor**, *n.*: دربان؛ ڈیوڑھی دار؛ چوکیدار؛ نگہبان؛ پہرے دار -

**Janizary, -nissary**, *n.*: (۱) ینی چری؛ جاں نثار فوج کا سپاہی؛ اس ترکی پیدل فوج کا ایک سپاہی جس میں نوجوان عیسائی بھرتی کئے جاتے تھے، سلطان مراد خاں اول نے قائم کیا تھا اور سلطان ترکی کے محافظ ذات خاص ہوتے تھے؛ ترکی سپاہی - (۲) (مجازاً) آلۂ استبداد؛ خود مختار بادشاہ کی مرضی کے مطابق ظلم و ستم کرنے کا خاص ذریعہ -

**Jansenist**, *n.*: جینسنی؛ رومن کیتھولک عیسائیوں کے اس فرقہ کا پیرو جس کا مقتدا کورنی لیس جین سین المتوفی سنہ ۱۶۳۸ء تھا، اس کا عقیدہ تھا کہ انسان بالطبع بدی اور نیکی کی صلاحیت نہیں رکھتا -

**jansenism** *n.*: جینسنی عقیدہ -

**jansenistic**, *a.*: جینسنی عقیدے کا -

**January**, *n.*: انگریزی سال شمسی کا پہلا مہینہ؛ جنوری -

**Janus**, *n.*: قدیم اطالوی دیوتا جو دروازوں اور پھاٹکوں کا محافظ سمجھا جاتا تھا اور جس کے آگے پیچھے دو چہرے ہوتے تھے

**Jap**, *a.* & *n.*: (بول چال) جاپانی؛ جاپان کا باشندہ -

**Japan**, *n.*: (۱) جاپان - (۲) ایک طرح کا روغن یا وارنش جو ابتداءً جاپان سے آئی تھی - (۳) جاپانی طرز کا کام کرنا؛ جاپانی طرز آرائش (عمارت میں) -

**japanese**, *n.* & *a.*: جاپانی آدمی یا جاپانی زبان؛ جاپانی؛ جاپان کا یا اس کے متعلق -

**Japan**, *v. t.*: جاپان وارنش کرنا؛ سیاہ چمکدار روغن کرنا -

**Jape**, *v.i.* & *n.*: مذاق کرنا؛ دل لگی کرنا؛ مذاق؛ دل لگی -

**Japhetic**, *a.*: (۱) حضرت نوح کے بیٹے یافث کی اولاد، یافثی - (۲) انڈو یورپین؛ آری؛ آریائی -

**Japonic**, *a.*: جاپانی -

**Japonica**, *n.*: مختلف اقسام کے جاپانی پودے جن میں خوبصورت پھول اور پھلیاں لگتی ہیں -

**Jar**, *n.*: (۱) کرخت آواز؛ بے سری آواز - (۲) صدمہ؛ دھچکا؛ (اعصاب یا جذبات پر) ناگوار اثر؛ جھرجھری - (۳) بے آہنگی؛ بے میل ہونا - (۴) جھگڑا؛ نزاع؛ تکرار -

**Jar**, *v. i.*, & *t.*: (۱) بے سری آواز دینا؛ کرخت آواز نکالنا - (۲) (کانوں کو) ناگوار ہونا؛ (اعصاب کو) صدمہ پہنچانا - (۳) جھناٹا پہنچانا؛ ٹکرا کر گونجنا - (۴) بے سری گونج نکالنا؛ جھناٹے کی آواز نکالنا - (۵) (رائے کا) مخالف ہونا - (۶) جھگڑنا؛ جھگڑا کرنا؛ نزاع کرنا؛ تکرار کرنا - (۷) جھرجھری پیدا کرنا؛ (اعصاب کو) صدمہ پہنچانا -

*j. with*: حجت کرنا؛ جھگڑنا؛ اختلاف کرنا؛ تکرار کرنا -

**jarringly** *adv.*: بے سرے پن سے؛ بے آہنگی سے؛ جھناٹے سے؛ ناگوار اثر پیدا کرتے ہوئے -

**Jar**, *n.*: مٹی یا شیشہ کا مرتبان -

*Leyden J.*: دیکھو Leyden -

**jarful**, *n.*: مرتبان بھر -

**Jar**, *on the, on a, on j.*: (عامیانہ) (دروازہ) ادھ کھلا؛ نیم وا -

***Jardiniere***, *n.*: خوبصورت گلکاری کئے ہوئے گملے یا کونڈے جن میں پھولدار پودے کمروں میں رکھے جاتے ہیں -

**Jargon**, *n.*: وہ بولی جو سمجھ میں نہ آئے؛ بے تمیز یا پھوہڑ بول چال؛ بک بک جھک جھک؛ ایسی گفتگو جس میں کثرت سے نہ سمجھ میں آنے والی اصطلاحیں ہوں؛ بے ضرورت لفاظی؛ چڑیوں کی چہچہاہٹ -

**Jargon, Jargoon**, *nn.*: ملک سیلون کا ایک شفاف بیرنگ یا دھنویں کے رنگ کا قیمتی پتھر -

**Jargonelle**, *n.*: ناشپاتی کی ایک قسم جو سب سے پہلے پک جاتی ہے -

**Jarl**, *n.*: قدیم ناروے یا ڈنمارک کا سردار -

**Jarrah**, *n.*: مغربی آسٹریلیا کے ایک درخت کی لکڑی جو عمارت کے کام میں آتی ہے -

**Jarvey**, *n.*: کوچوان؛ کرایے کی گاڑی چلانے والا؛ آئرستانی موٹر وغیرہ چلانے والا -

**Jasey**, *n.*: (قدیم عامیانہ) وگ؛ بال نما (سر کے بالوں سے مشابہ) ٹوپی (خصوصاً اونی دھاگے کی) -

**Jasmin(e), Jessamin(e)**, *n.*: یاسمن؛ چنبیلی -

**Jasper**, *n.*: یشب؛ ایک قسم کا پتھر جو زرد، سرخ اور بادامی رنگ کا ہوتا ہے -

**Jat**, *n.*: جاٹ؛ شمال مغربی ہندوستان کی ایک قوم، جاٹ کا ایک فرد -

**Jaundice**, *n.*, & *v. t.*: (۱) کنول باؤ؛ کمل بائی؛ یرقان - (۲) (مجازاً) نقص بصارت جو اس کے سبب سے پیدا ہوجاتا ہے - (۳) یرقان کا اثر پیدا کرنا - (۴) (مجازاً) کسی شخص کی عقل یا طبیعت پر رشک یا حسد کا اثر پیدا کرنا -

**jaundiced**, *a.*: (۱) یرقان میں مبتلا - (۲) حسد میں مبتلا - (۳) حاسدانہ -

**Jaunt**, *v. i.* & *n.*: (۱) تفریح کے لئے چھوٹا یا بڑا سفر کرنا؛ سیر کو جانا - (۲) سیر؛ سیر گشت؛ گل گشت؛ تفریحی سفر -

*jaunting-car*: دو پہیوں کی ہلکی گاڑی جو سیر تفریح کے لئے آئرلینڈ میں استعمال ہوتی ہے -

**Jaunty** *a.* & *n.*: (۱) زندہ دل؛ ہنس مکھ؛ البیلا؛ بانکا - (۲) (جہاز رانی) جہاز کی پولیس کا افسر -

**jauntily**, *adv.*: زندہ دلی سے؛ بانکپن سے -

**jauntiness**, *n.*: زندہ دلی؛ بانکپن -

**Javan, Javanese**, *aa.* & *nn.*: (۱) جاوی؛ جزیرۂ جاوا کا باشندہ - (۲) جاوی زبان (جو ملک کے وسطی حصہ میں بولی جاتی ہے) -

**Javelin**, *n.*: برچھی؛ نیزہ (جسے پھینک کر مارتے ہیں) -

**Jaw**, *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) جبڑا - (۲) (جمع) دانت جبڑے وغیرہ - (۳) (جمع) گھاٹی یا آبنائے وغیرہ - (۴) (جمع) شکنجے وغیرہ کے وہ حصے جو کسی چیز کو جکڑتے ہیں - (۵) طول طویل تقریر کرنا؛ اس قدر باتیں کرنا کہ سننے والا اکتا جائے؛ بکواس کرنا - (۶) (کسی شخص یا مجلس کے سامنے) تقریر کرنا؛ سرزنش کرنا؛ خبر لینا -

*upper j.*: اوپر کا جبڑا -

*lower j.*: نیچے کا جبڑا -

*j.-breaker*: موٹا لغت؛ ثقیل لفظ -

*j.-bone*: جانوروں کی جبڑے کی ہڈی -

*hold your j.*: چپ رہو؛ بک بک نہ کرو -

**Jay**, *n.*: (۱) یورپ کا ایک پرندہ جسکے پر سرخ رنگ کے ہوتے ہیں اور جو شور مچانے کے لئے مشہور ہے - (۲) دماغ چٹ؛ باتونی؛ بکی - (۳) سادہ لوح؛ احمق -

**Jazz**, *n., a., & v. i.*: (۱) ایک طرح کا نغمہ اور ناچ - (۲) شور و غل؛ مضحک ھنگامہ - (۳) بے سُرا ؛ بے آھنگ ؛ شوخ ؛ بھڑک دار ؛ بھدا ؛ مضحک - (۴) جاز بجانا یا ناچنا -

*j. band*: ایسا باجا (بینڈ) جو (پیانو و ائیولن ' سکسو دون؛ ڈھول وغیرہ جیسے ) مختلف سازوں پر مشتمل ھو -

**Jealous**, *a.*: (۱) ( حقوق وغیرہ کی ) بڑے اھتمام سے حفاظت کرنے والا - (۲) رشک یا رقابت میں مبتلا - (۳) جس کے مزاج میں رشک و رقابت ھو ؛ بد گمان - (۴) حسد کرنے والا ؛ کسی کی ترقی دیکھ کر جلنے والا - (۵) ( بائبل ' خدا کی صفت ) غیور ؛ کفر کو روا نہ رکھنے والا - (۶) چوکس؛ انتہائی رشک اور احتیاط پر مبنی -

**jealously**, *adv.*: رشک سے؛ رقابت سے؛ چوکسی سے -

**Jealousy**, *n.*: (۱) غیرت ؛ حمیت - (۲) بدگمانی ؛ بدظنی - (۳) جلاپا ؛ رقابت ؛ رشک ؛ حسد - (۴) چوکسی -

**Jean**, *n.*: زین ؛ ایک قسم کا موٹا کپڑا -

**Jeer**, *n.*: ( عموماً ) رسیوں کی چرخی جس سے بادبان کے ڈانڈ چڑھائے اور اُتارے جاتے ھیں -

**Jeer**, *v. i. & t., & n.*: (۱) مضحکہ ؛ طنز ؛ رمز ؛ چوٹ - (۲) طنز کرنا ؛ مضحکہ اڑانا ؛ ھنسی اڑانا ؛ فقرے کسنا -

**Jehad**: دیکھو Jihad -

**Jehovah**, *n.*: = Jah

**Jehovist**, *n.*: توریت کے ان پاروں کے مولفین جن میں خدائے تعالیٰ کو Jehovah کہکر پکارا گیا ھے -

**jehovistic**, *a.*: ان مصنفین کے متعلق -

**Jehu**, *n.*: (مزاحاً ) گاڑیبان ؛ سرپٹ ھانکنے والا -

**Jejune**, *a.*: (۱) ناکافی ؛ بہت کم ؛ خفیف ؛ حقیر - (۲) ناقابل اطمینان - (۳) ناقابل زراعت ؛ بنجر ( زمین ) -

**jejunely**, *adv.*: ناکافی طور پر ؛ ناقابل اطمینان طور پر -

**jejuneness**, *n.*: خفیف یا حقیر ھونا؛ ناکافی ھونا ؛ بنجرپن -

**Jekyll & Hyde**, *n.*: وہ شخص جو دو متضاد طبیعتیں رکھتا ھے جن میں سے کبھی ایک غالب ھوتی ھے کبھی دوسری -

**Jelly**, *n., & v. t. & i.*: (۱) ایک قسم کی غذا جو ھڈیوں اور کھال کے لس دار مادے کو جما کر بنائی جاتی ھے - (۲) ( مجازاً ) میوہ جات وغیرہ کا رب ؛ جیلی - (۳) جیلی بنانا ؛ جمانا -

*J.-Fish*, *n.*: ایک قسم کا دریائی جانور جسکا جسم جیلی کی طرح نرم اور شفاف ھوتا ھے -

**Jemimas**, *n. pl.*: (۱) ( روز مرہ ) ٹخنوں سے اونچے جوتے جنکی دیواریں لچکدار ھوتی ھیں - (۲) بوٹ کے اوپر کے پانی روک موزے -

**Jemmy**, *n.*: (۱) آلۂ نقب - (۲) بھیڑ کی سری مسلم پکی ھوئی -

*Je ne sais quoi*, *n.*: ایک نامعلوم چیز ؛ ایک عجیب چیز ؛ خدا جانے کیا چیز -

**Jennet**, *n.*: اسپین کا ٹٹو ؛ چھوٹا گھوڑا -

**Jenneting**, *n.*: شروع فصل کا سیب؛ فصل سے پہلے کا سیب -

**Jenny**, *n.*: (۱) متحرک حمالہ ؛ آلۂ جر ثقیل - (۲) دیکھو Spinning J. - (۳) انٹے کے کھیل کا ایک ھاتھ

*J. wren*: ( عوام اور بچوں کی زبان ) دیکھو Wren -

**Jeopardize**, *v. t.*: خطرے میں ڈالنا ؛ جوکھم میں ڈالنا -

**Jeopardy**, *n.*: خطرہ ؛ جوکھم -

**Jequirity**, *n.*: ایک قسم کی ھندوستانی جھاڑی جس کے رنگ برنگ کے بیج آرائش کے لئے استعمال ھوتے ھیں اور دوا کے طور پر کام آتے ھیں -

**Jerboa**, *n.*: افریقہ کے صحرا کا خرگوش کی قسم کا جانور -

**Jeremiad**, *n.* نوحہ ؛ دکھڑا ؛ نالہ و فریاد ؛ آہ و زاری -

**Jericho**, *n.*: فلسطین کے ایک شہر کا نام ھے -

*go to J.*: جہنم میں جاو؛ شیطان حوالے -

*Jerid, Jereed*, *n.*: ایرانی ' ترکی یا عربی سواروں کا نیزہ ؛ نیزہ بازی -

**Jerk**, *n.*: (۱) جھٹکا - (۲) تشنج - (۳) چہرے اور ھاتھ پاؤں میں تشنج کی کیفیت جو مذھبی جوش سے پیدا ھوتی ھے - (۴) ( عامیانہ ) ؛ قواعد ؛ ورزش -

**jerkily**, *adv.*: متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**jerkiness**, *n.*: اسم مذکورہ بالا معنوں میں -

**jerky**, *a.*: جھٹکا دینے والا وغیرہ -

**Jerk**, *v. t. & i.*: (۱) جھٹکا دینا ؛ جھٹکے کے ساتھ کھینچنا یا ڈھکیلنا - (۲) اچانک ڈھکیل دینا یا پھینک دینا -

**Jerk**, *v. t.*: گوشت کے لمبے پارچوں کو نمک لگا کر سکھالینا -

**Jerkin**, *n.*: ( تاریخ ) چمڑے کی مردانہ صدری ؛ تنگ پوستین -

**Jeroboam**: قرابہ ؛ شراب کی بڑی بوتل جو معمولی بوتل کی آٹھ گنی سے بارہ گنی تک ھوتی ھے -

**Jerry**, *n.*: (۱) ( عامیانہ ) پیشاب کا برتن - (۲) ( فوج ' عامیانہ ) جرمن سپاھی ؛ جرمن قوم -

*J.-building*: بے ڈھنگی بودی عمارت جو ناقص مسالے سے بنی ھو -

*J.-builder*: ایسی عمارت بنانے والا -

*j.-built*: بھدی اور بودی' ٹھیکے کی ( عمارت ) -

*j.-shop*: ادنی درجے کی بیر کی دوکان -

**Jersey**, *n.*: (۱) بحیرۂ انگلستان کا ایک جزیرہ - (۲) تنگ اونی بنیان جو ورزشی کرتبوں کے وقت پہنا جاتا ھے - اسی قسم کی تنگ میرزائی جو کرتے کے تلے پہنی جائے - (۳) زنانہ سینہ بند یا بنیان - (۴) جزیرۂ جرسی کی گائے -

**Jerusalem**, *n.*: (۱) فلسطین کا دار الحکومت ؛ بیت المقدس - (۲) بیت المقدس کا خچر - (۳) ایک قسم کی سورج مکھی

**Jess**, *n., & v. t.*: (۱) باز یا شکرے کے پاؤں کے تسمے - (۲) شکرے کے پیر میں تسمے باندھنا -

**Jessamine**. یاسمین ؛ چنبیلی -

**Jesse**, *n.*: وہ شجرۂ نسب جس میں حضرت عیسیٰ کا سلسلہ "جیسی" ( پدر حضرت داؤد ) سے بتایا جائے -

*J. window*: وہ دریچہ جس کے شیشوں پر یہ نسب نامہ دکھایا گیا ھو -

**Jest**, *n.*: (۱) مذاق یا دل لگی کا فقرہ ؛ ٹھٹھول؛ لطیفہ ؛ مطائبہ - (۲) طعنہ ؛ رمز ؛ چوٹ - (۳) ھنسی ؛ دل لگی ؛ مذاق - (۴) مذاق کی حرکت - (۵) جس کی ھنسی اڑائی جائے ؛ نشانۂ تضحیک؛ نقل محفل -

**Jest**, *v. i.*: (۱) مذاق کرنا ؛ دل لگی کرنا - (۲) ھنسی اڑانا ؛ طعن کرنا ؛ فقرے کسنا -

**jestingly**, *adv.* : ہنسی میں ؛ مذاق میں -

**Jester**, *n.* : مسخرا ؛ درباری مسخرا ؛ دل لگی کرنے والا -

**Jesuit**, *n.* : (۱) یسوعی ؛ یسوعیوں کے فرقے کا (یہ فرقہ Ignatius Loyola نے سنہ ۱۵۳۳ میں قائم کیا تھا)- (۲) ریاکار شخص ؛ سخن ساز ؛ تاویل باز -

*Jesuits' bark* : دیکھو Peruvian bark

**Jesuitical**, *a.* : یسوعی ؛ ریاکارانہ ؛ سخن سازانہ -

**Jesuitically**, *adv.* : یسوعیوں کی طرح ؛ سخن سازی سے -

**Jesuitism**, *n.* : یسوعیت ؛ سخن سازی -

**Jesuitry**, *n.* : یسوعیوں کا سا طرز عمل ؛ سخن سازی -

**Jesuitize**, *v. t. & i.* : یسوعی بننا یا بنانا -

**Jesus Christ** : یسوع مسیح ؛ حضرت عیسیٰ علیہ السلام -

**Jet**, *n. & a.* : (۱) ایک سیاہ چمکدار پتھر جسے سنگ موسیٰ کہتے ہیں - (۲) سیاہ چمکدار ؛ سنگ موسیٰ کے رنگ کا -

**Jet**, *n.* : (۱) پانی وغیرہ کی تیز دھار (جیسی فوارے میں سے نکلتی ہے) - (۲) نوکدار نلی ؛ فوارہ -

**Jet**, *v. t. & i.* : تیز دھار نکالنا یا نکلنا ؛ فوارہ چھوڑنا یا چھوٹنا -

**Jet d'eau**, *n.* : فوارہ ؛ آبشار ؛ جھرنا -

**Jetsam**, *n.* : انگندہ (ج) ؛ وہ چیزیں جو جہاز کو ہلکا کرنے کے لئے سمندر میں پھینک دی جائیں اور بہہ کر کنارے پر آجائیں

**Jettison**, *n., & v. t.* : جہاز کو ہلکا کرنے کے لئے سامان پھینکدینا -

**Jetton**, *n.* : گنتی کے کام آنے والی گوٹ جس پر نقش کھدے ہوں -

**Jetty**, *n.* : وہ بند یا پل جو بندرگاہ کی حفاظت کے لئے ستونوں پر سمندر کے اندر تک بنادیا جائے ؛ وہ پل جس پر جہاز سے اتر کر کنارے پر آتے ہیں -

**Jetty**, *a.* : چمک دار سیاہ -

*Jeu*, *n.* : بذلہ سنجی؛ حاضر جوابی؛ ادبی مزاحیہ تحریر؛ظریفانہ فقرہ

*J. de Mots* : ایہام ؛ ضلع جگت -

*j. d'esprit* : چٹکلہ ؛ لطیفہ -

*Jeunesse doree*, *n.* : مرغ زریں بنے ہوے نو جوان ؛ مرغ زرین -

**Jew**, *n. & v. t.* : (۱) یہودی - (۲) (مجازاً) سخت سود خوار؛ بنیا ؛ معاملے کا سخت آدمی - (۳) ٹھگنا ؛ دھوکا دینا -

*unbelieving J.* : شکی آدمی ؛ مشکل سے اعتبار کرنے والا -

*tell that to the Jj.* : یہ فقرے کسی اور کو دو -

*J. baiting* : یہودیوں پر ظلم -

*J.'s-ear* : کھمبی -

*J.'s harp* : ایک طرح کی سارنگی -

**Jewess**, *n.* : یہودن -

**Jewish**, *a.* : یہودی نسل کا ؛ یہودیوں کا -

**Jewel**, *n. & v. t.* : (۱) جڑاؤ زیور - (۲) جواہرات ؛ قیمتی پتھر ؛ ہیرا ؛ نگ - (۳) بہت پیارا یا قابل قدر شخص یا چیز - (۴) ہیرے جواہرات جڑنا ؛ جڑاؤ زیور پہنانا ؛ جواہرات سے آراستہ کرنا - (گھڑی کی گھنڈی کے گرد )جواہرات جڑنا-

*the J.-house* : ٹاور آف لندن میں شاہی جواہرات رکھنے کا کمرہ ؛ جواہر خانہ -

**jeweller**, *n.* : جوہری ؛ جڑاؤ زیور بیچنے والا؛جڑیا؛ مرصع ساز -

**jewellery**, *n.* : جواہرات ؛ جڑاؤ زیورات -

**jewelly**, *a.* : پر جواہر -

**Jewry**, *n.* : (۱) قوم یہود- (۲)(تاریخ) یہودیوں کا محلہ؛یہودی ٹولہ-

**Jezebel**, *n.* : (۱) ڈھیٹ یا بد چلن عورت - (۲) وہ عورت جو چہرہ پر غازہ چھڑک کر حسین بنتی ہے -

**Jib**, *n.* : (۱) جہاز میں سب سے آگے کا مثلث باد بان - (۲) حمالہ (بوجھہ اٹھانیکی کل) کا آگے نکلا ہوا حصہ -

*cut of his j.* : اس کی وضع قطع ؛ صورت شکل -

*jibboom* : وہ بلی جو bowsprit سے آگے کو نکلی ہوتی ہے ؛ حمالہ کا آگے کو نکلا ہوا ہاتھ -

**Jib**, *v.t.& i.* : (۱) جہازکے ایکرخ سے دوسرےرخ کی طرف لانا (بادبان) - (۲) (بادبان وغیرہ کا) ایک رخ سے دوسرے رخ کی طرف منتقل ہونا -

**Jib**, *v. i.* : (۱) گھوڑے کا اڑجانا یا مچل جانا - (۲) (مجازاً) (کسی کام میں) آگے بڑھنے سے انکار کرنا -

**jibber**, *n.* : اڑیل گھوڑا -

**Jibba(h),-ju-, dj-**, *n.* : جبہ ؛ چغہ (مسلمانوں کا) -

**Jibdoor**, *n.* : چور دروازہ جو دیوار میں اس طرح پیوست ہو کہ تمیز نہ ہوسکے -

**Jibe** : دیکھو Gibe -

**Jiff(y)**, *n.* : پل ؛ لمحہ ؛ چشم زدن -

*in a j* : چشم زدن میں ؛ چٹکی لیتے -

**Jig**, *n.* : (۱) رقص مستانہ ؛ البیلا ناچ ؛ توڑا - (۲) اس ناچ کے ساتھہ کا ساز ؛ ناچ کی گت -

**Jig**, *v. i. & t.* : (۱) البیلا ناچ ناچنا ؛ توڑے لینا - (۲) کچی دھات کو پانی میں گھول کر چھلنی میں اس غرض سے چھاننا کہ موٹے ریزے باریک ذروں سے علحدہ ہوجائیں ؛ نیارنا -

*j.-saw.* : (امریکا) چھوٹا آرا جو مشین سے چلتا ہے -

*j.-saw puzzle* : آرے کا معمہ (جس میں آرے کی شکل کے کٹے ہوئے ٹکڑوں کو جوڑنا پڑتا ہے) -

**Jigger**, *n.* : (۱) چھوٹی چرخی جو رسی سے پھرتی ہے - (۲) نیاریا - (۳) چھوٹا بادبان ؛ چھوٹی کشتی - (۴) (عامیانہ) انٹی (بلیرڈ) کی چھڑی کی ٹیکن -

*j.-mast* : چار بادبانوں کی کشتی کا پچھلا باد بان -

**Jigger**, *n.* : Chigoe کی بگڑی ہوئی شکل -

**Jigger**, *v. t., I am jiggered* : (صرف صیغہ مجہول میں آتا ہے) اپنی جان کی قسم -

**Jiggle**, *v. t.* : ہلکے ہلکے جھٹکے دینا ؛ دھیرے دھیرے چلانا -

**Jihad, je-**, *n.* : (۱) جہاد؛ اہل اسلام کی مذہبی جنگ غیر مسلموں کے خلاف - (۲) (مجازاً) ہر مقدس جنگ جو کسی مذہب یا اصول کے خلاف لڑی جائے -

**Jill** : دیکھو Gill

**Jilt**, *n. & v. t.* : (۱)وہ عورت جو اقرار محبت کرکے پھر جائے (کبھی کبھی مرد کے لئے بھی آتا ہے)؛ بیوفا عورت (۲) (کسی سے) بیوفائی کرنا ؛ اقرار محبت کرکے پھر جانا -

**Jim Crow**, *n.* : (امریکا) حبشی -

*J.-C. car* : ریل میں حبشیوں کا مخصوص ڈبا -

**Jiminy**, *int.* : (قدیم) Gemini -

**Jimp**, *a.* : (۱) (انگلستان) نازک ؛ خوش ادا ؛ چھریرا - (۲) بہت کم ؛ خفیف -

**Jingle,** *n.*, & *v. i.* & *t.*: (۱) جھنکار؛ چھنا کا؛ چھوٹی گھنٹیوں یا زنجیر کی کڑیوں کی آواز - (۲) یکساں آواز (کے لفظوں کی) جھنکار - (۳) آسٹریلیا یا آئرستان کی دو پہیوں کی ٹپ دار گاڑی - (۴) جھنکارنا؛ چھنچھنانا - (۵) عبارت میں یکساں آوازوں کی جھنکار ہونا -

**Jingo,** *int.*, *n.* (pl.-oes) & *a.*: (۱) جنگ جوئی کی پالسی کا حامی؛ شیخی باز وطن پرست (خصوصاً لارڈ بیکنس فیلڈ کی سنہ ۱۸۷۸ع کی پالسی کا حامی) - (۲) اکڑبازی؛ اکڑفوں -

*by j.*: (عامیانہ) قسم سولہ آنے کی -

**jingoism,** *n.*: جنگ جوئی کی پالسی؛ جنگ جویانہ وطن پرستی -

**jingoist,** *n.*: جنگ جوئی کی پالسی کا حامی؛ اکڑباز -

**jingoistic,** *a.*: جنگ جوئی کی پالسی کا؛ اکڑبازی کا -

**Jinks,** *n.* *High j.*: خرمستیاں؛ رنگ رلیاں؛ ھڑبونگ -

**Jinnee,** *n.*: جن -

**Jinricksha, -rikisha,** *n.*: رکشا؛ ہلکی دو پہیوں کی چھتری دار گاڑی جسے آدمی گھسیٹتے ہیں (جاپان میں سنہ ۱۸۷۰ع میں پہلے پہل استعمال ہوئی) -

**Jiu-jitsu.** دیکھو Ju-Jutsu -

**Job,** *n.*: (۱) مزدوری، (خصوصاً وہ کام جو اجرت پر یا نفع کی خاطر کیا جائے) - (۲) کوئی ایسا معاملہ جس میں ذاتی منافع کو فرائض منصبی پر ترجیح دی جائے - (۳) کار خدمت؛ فرض منصبی -

*bad j.*: لاحاصل کام؛ وہ کام جس میں محنت اکارت جائے؛ ناکام کوشش -

*j. lot*: مال جو سٹے کے لئے خریدا جائے -

*jobmaster*: جو شخص گھوڑے، اور گاڑیاں کرایہ پر دیتا ہو -

*j.-work*: پھٹکل کام؛ متفرق کام جس کی اجرت فوراً دیدی جائے -

*on the j.*: (عامیانہ) (۱) مشغول؛ مصروف - (۲) چوکس -

*to do* person's *j.*: کسی کو برباد کرنا؛ کام تمام کرنا -

**Job,** *v. i.* & *t.*: (۱) اجرت پر کام کرنا؛ متفرق کام کرتے رہنا؛ مزدوری کرنا - (۲) گھوڑے یا گاڑیاں کرائے پر دینا یا لینا - (۳) دلالی پر تھوک مال کی خرید و فروخت کرنا - (۴) تمسکات (اسٹامپ) کا کاروبار کرنا - (۵) خدمات مفوضہ سے ذاتی منافع حاصل کرنا - (۶) کسی معاملہ میں بد دیانتی سے کام کرنا -

**jobbery,** *n.*: بد دیانتی کا کام؛ بے ایمانی؛ رشوت ستانی -

**jobber,** *n.*: گاڑی گھوڑا وغیرہ کرایہ پر دینے یا لینے والا؛ رشوت لینے والا -

**Job,** *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) کونچنا؛ ھولا مارنا - (۲) گھوڑے کو دھانے سے تکلیف پہنچانا - (۳) ھولا؛ کونچا؛ دھانے کو جھٹکا دینا -

**Job,** *n.*: حضرت ایوب -

*J.'s comforter*: غمخواری کے پردے میں دشمنی کرنے والا -

**Jobation,** *n.*: تنبیہ؛ سرزنش؛ تنبیہ کی لمبی چوڑی تقریر -

**Jobbernowl,** *n.*: (۱) احمق؛ کندۂ ناتراش؛ کاٹھ کا الو؛ چور - (۲) کھوکھلا دماغ؛ دماغ جس میں گوبر بھرا ہو -

**Jock,** *n.*: (فوجی عامیانہ) ھای لینڈ کا سپاہی -

**Jockey,** *n.*: (۱) جاکی (چابک سوار)؛ گھڑ دوڑ میں گھوڑوں پر سوار ہونے والا - (۲) چھوکرا؛ پٹھو؛ گرگا -

*J. Club*, *n.*: نیو مارکٹ کا کلب جو گھڑ دوڑ کا انتظام کرتا ھے -

**jockeydom** *n.*: جاکیوں کی جماعت -

**jockeyship,** *n.*: جاکی کا پیشہ -

**Jockey,** *v. t.* & *i.*: ٹھگنا؛ فریب دینا، دھوکہ دے کر کوئی کام کرانا -

**Jocko,** *n.*: افریقہ کا ایک بندر جو اپنی حرکتوں میں انسان سے بہت ملتا جلتا ھے اور قد میں تین چار فٹ کا ھوتا ھے؛ چمپانزی (افریقہ کا لنگور) -

**Jocose,** *a.*: خوش مزاج؛ خوش طبع؛ ظریف؛ ٹھٹھول باز؛ مسخرا؛ پر مذاق؛ مسخرے پن کا -

**jocoseness, jocosity,** *nn.*: خوش طبعی؛ مسخرا پن -

**jocosely,** *adv.*: خوش طبعی سے -

**Jocular,** *a.*: پر مذاق؛ ظریفانہ؛ مذاقیہ؛ مسخرے پن کا؛ ھنسی کا -

**jocularity,** *n.*: خوش طبعی؛ مسخرا پن؛ پرمذاق ھونا -

**jocularly**, *adv.*: مذاق میں؛ مسخرے پن سے -

**Jocund,** *a.*: (۱) ھنسوڑ؛ زندہ دل؛ رنگیلا - (۲) خوشگوار -

**jocundity,** *n.*: زندہ دلی وغیرہ -

**jocundly,** *adv.*: زندہ دلی وغیرہ سے -

**Joe Miller,** *n.*: فرسودہ لطیفہ؛ بارھا سنا ھوا قصہ -

**Joey,** *n.*: کنگرو کا بچہ؛ کسی جانور کا بچہ -

**Jog,** *v. t.* & *i.*, & *n.*: (۱) ٹھیلنا؛ جھنجھوڑنا - (۲) اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے ٹھوکا دینا - (۳) یاد تازہ کرنا یا کرانا؛ حافظے پر زور ڈالنا - (۴) ڈگمگاتے ھوئے چلنا - (۵) دقت سے قدم اٹھانا؛ گھسٹنا - (۶) روانہ ھونا؛ چل دینا؛ راہ لینا - (۷) کسی نہ کسی طرح کام چلے جانا؛ کسی نہ کسی طرح وقت گذارنا - (۸) جھٹکا؛ دھکا؛ ٹھوکا - (۹) ھلکی دلکی؛ سست رفتار -

*j-trot*: (۱) ھلکی دلکی (گھوڑے کی چال) - (۲) نپی تلی رفتار -

**Joggle,** *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) ھلکا سا جھٹکا؛ ھچکولا - (۲) ھچکولے دینا یا کھانا -

**Joggle,** *n.* & *v. t.*: (۱) (معماری) دو پتھروں یا لکڑیوں کا جوڑ (اس غرض سے کہ ایک دوسرے پر نہ پھسلیں) - (۲) اس جوڑ کے ذریعے سے ملانا یا جڑانا -

**Johannine,** *a.*: یوحنا حواری کا یا اسکے متعلق -

**Johannisberger,** *n.*: شہر جو ھانسبرگ (ملک جرمنی) کی اعلی قسم کی سفید شراب -

**John,** *n.*: انگریزی کا اسم معرفہ مذکر -

*J. Barleycorn*: دیکھو Barley -

*J. Bull*: (مثالی) انگریز؛ انگریزی قوم -

*J.-Bullism.*: انگریز قوم کی خصوصیت؛ انگریزیت -

*J. Chinaman*: = Chinaman

*J. Company*: ایسٹ انڈیا کمپنی کا عرفی نام -

*J. Doe*: قانون میں فرضی شخص کا نام -

*J. Dory*: دیکھو Dory -

*J.-o-Groat's*: شمالی اسکاٹلستان -

**Johnian**, *a.* & *n.*: سینٹ جونس کالج کیمبرج کا ؛ اس کالج کا کوئی رکن

**Johnny**, *n.*: (۱) شخص ؛ آدمی - (۲) یار ؛ ساتھی - (۳) چھیلا -

*J. Armstrong*: (بھری عامیانہ) ہاتھہ کی قوت -

*j.-cake*: گیہوں یا مکئی کا کیک -

*J. Raw*: ان گھڑ ؛ طفل مکتب ؛ مبتدی ؛ خام کار ؛ نا تجربہ کار ؛ صاحبزادہ -

**Johnsonian**, *a.*: مشہور ادیب و لغت داں ڈاکٹر سیموئل جونسن کے انداز تحریر کی (وہ عبارت) جس میں لاطینی سے مشتق الفاظ کی بھر مار ہو -

**Johnsonese**, *n.*: جانسن کے طرز کی عبارت -

**Join**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) جوڑنا ؛ ملانا ؛ لگانا - (۲) دو نقطوں کو خط مستقیم سے ملانا - (۳) ملنا ؛ متحد ہونا ؛ شریک ہونا ؛ رشتہ جوڑنا ؛ مربوط ہونا - (۴) جڑنا ؛ ملنا - (۵) شامل ہونا ؛ شریک ہونا - (۶) کسی کے ساتھہ آ ملنا - (۷) (کلب وغیرہ کا) رکن بننا ؛ داخل ہونا - (۸) (فوج ، جہاز وغیرہ میں) نوکری پر حاضر ہونا - (۹) اتصال ہونا ؛ (ایک دریا کا دوسرے میں) گرنا یا ملنا - (۱۰) نقطۂ اتصال ؛ مقام اتصال ؛ ملنے کی جگہہ ؛ سنگھم

*j. battle*: لڑنا شروع کر دینا -

*j. hands*: (۱) اپنے ہاتھوں کو ملاکر بھینچنا - (۲) مصافحہ کرنا - (۳) شریک کار ہونا -

*j. issue*: دیکھو issue -

**Joinder**, *n.*: (قانون) اشتمال ؛ دیوانی قانون میں یہ ضروری ہوتا ھے کہ جتنے اشخاص کا تعلق اس معاملے سے ہو جس کی نالش کی جا رہی ھے ان سب کو بہ حیثیت مدعی یا مدعا علیہ دعوے میں شامل کیا جائے ؛ اس کی فرو گذاشت کو Non-joinder یعنی عدم اشتمال کہتے ھیں -

**Joiner**, *n.*: (۱) جوڑنے والا ؛ ملانے والا وغیرہ - (۲) وہ بڑھئی جو فرنیچر وغیرہ بناتا ھے ؛ متفرق چھوٹا موٹا لکڑی کا کام کرنے والا -

**joinery**, *n.*: اس کا پیشہ یا اس کا کارخانہ -

**Joint**, *n.*: (۱) جوڑ ؛ مفصل - (۲) ملنے کی جگہ ؛ نقطۂ اتصال - (۳) گرہ ؛ گانٹھہ - (۴) درخت کے تنے کا وہ حصہ جہاں سے شاخ یا پتا پھوٹتا ھے - (۵) جوڑ ؛ چول ؛ قفلی بند وغیرہ - (۶) (ارضیات) چٹان میں شگاف یا دراڑ - (۷) جسم کا ایک حصہ یا ٹکڑا ؛ انگلی کی پور - (۸) (کل کا) جز یا ٹکڑا - (۹) گوشت کا پارچہ - (۱۰) خلاف قانون شراب خانہ یا چانڈو خانہ -

*j.-stool*: علحدہ ٹکڑوں کی تپائی -

*out of j.*: جوڑ سے اترا ہوا ؛ بے ترتیب ؛ پریشان -

*put one's nose out of j.*: دیکھو Nose -

**jointless**: بے جوڑ کا ؛ بے گانٹھہ کا -

**Joint**, *a.*: (۱) ملا جلا ؛ مشترک ؛ متحدہ - (۲) بہ شرکت ؛ بالاشتراک (جیسے J. owner) -

*during their j. lives*: جب تک وہ سب کے سب زندہ ھیں -

*j. stock*: سرمایہ مشترک ؛ مشترک سرمائے کی -

**jointly**, *adv.*: بالاشتراک ؛ مل جل کر ؛ شرکت میں -

**Joint**, *v. t.*: (۱) ٹکڑے جوڑنا ؛ چول قفلی بند وغیرہ سے جوڑنا - (۲) عمارت کے جوڑوں کو گارے سے بھرنا - (۳) (جوڑنے کے لئے) تختے یا لکڑی کے سرے کو رندنا - (۴) عضو یا جسم کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا یا جوڑ پر سے کاٹنا -

**Jointer**, *n.*: (۱) ٹکڑوں کو جوڑنے والا وغیرہ - (۲) مسطح تخت وغیرہ ؛ (جوڑنے کے لئے) راج کا گارا بھرنے کا آلہ ؛ کرنی - (۳) بجلی کے تاروں کو جوڑنے والا کاریگر -

**Jointress**, *n.*: وہ عورت جس کے نام خاوند نے کوئی جائداد لکھی ہو ؛ وثیقۂ زوجہ کی مستحق یا مالک عورت -

**Jointure**, *n.* & *v. t.*: (۱) وثیقۂ زوجہ ؛ وہ جائداد جو خاوند بیوی کے نام لکھہ دے جس سے وہ خاوند کی وفات کے بعد تاحیات متمتع ہوسکتی ہو - (۲) بیوی کے نام وثیقہ لکھنا -

**Joist**, *n.*: چھت کی کڑی ؛ لکڑی کے فرش کی کڑی جس پر تختے جڑے جاتے ھیں -

**Joke**, *n.*: (۱) ہنسی کی بات یا حرکت ؛ دل لگی - (۲) مذاق ؛ لطیفہ ؛ ٹھٹول (۳) مضحک واقعہ -

*it is no j.*: یہ سنگین معاملہ ھے ؛ یہ ہنسی کی بات نہیں -

*practical j.*: مذاق کی حرکت ؛ عملی مذاق -

**Joke**, *v. i.* & *t.*: (۱) مذاق کرنا ؛ دل لگی کرنا ؛ مسخراپن کرنا - (۲) کسی کے ساتھہ مذاق کرنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ چھیڑنا -

**joky**, *a.*: پر مذاق ؛ مذاق کا -

**Joker**, *n.*: (۱) مذاق کرنے والا ؛ مسخرا ؛ دل لگی باز - (۲) تاش کا جوکر - (۳) (عامیانہ) شخص ؛ آدمی -

**Jokul**, *jokull*, *n.*: جزیرہ آئس لینڈ کا برف سے ڈھکا ہوا پہاڑ -

**Jollify**, *v. i.* & *t.*: (۱) رنگ رلیاں منانا ؛ بادہ نوشی کرنا ؛ پینا پلانا - (۲) سرور پیدا کرنا ؛ مست کرنا ؛ فرحت بخشنا -

**jollification**, *n.*: سرور ؛ رنگ رلیاں ؛ بادہ نوشی -

**Jollity**, *n.*: رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط ؛ قہقہے ؛ چہچہے -

**Jolly**, *a.*, *adv.* & *n.*: (۱) خوش ؛ مسرور ؛ مگن ؛ مسرت بخش - (۲) کسی قدر نشے میں ؛ سرور میں ؛ مزے میں - (۳) خوش مزاج ؛ ہنس مکھہ ؛ رنگیلا ؛ عیش و نشاط کا شائق ؛ رنگین مزاج - (۴) (روز مرہ) پرلطف ؛ مزے کا ؛ بہت خوشگوار - (۵) (روز مرہ) بہت ؛ نہایت ؛ بڑے مزے کا - (۶) (بحری ، عامیانہ) شاہی بحری فوج -

**jollily**, *adv.*: خوشی میں ؛ سرور میں ؛ خوش مزاجی ؛ رنگیلے پن سے -

**Jolly-boat** *n.*: جہاز کے ساتھہ کی چھوٹی کشتی -

**Jolt**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) ہچکولے دینا ؛ دھچکے دینا - (۲) (گاڑی کا) دھچکے کھاتے ہوئے چلنا - (۳) ہچکولا ؛ دھچکا -

**jolty**, *a.*: دھچکے دینے والا وغیرہ -

**Jolterhead**, *n.*: (۱) بھدی عقل ؛ موٹی عقل ؛ اوندھی کھوپڑی - (۲) احمق ؛ کورہ مغز ؛ اوندھی کھوپڑی کا شخص -

**Jonah**, *n.*: منحوس آدمی ؛ وہ شخص جو منحوس سمجھہ کر (دیوتاؤں پر) قربان کر دیا جائے -

**Jonathan**, *n.*: شہر نیو یارک کا ہر باشندہ جو وہاں کی مخصوص صفات سے متصف ہو -

*(Brother) J.*: نیویارک کا مثالی باشندہ -

*Jongleur*, *n.*: (تاریخ) خانہ بدوش گویا ؛ شاعر ؛ جہاں گرد بھاٹ (تلفظ = ژاں گلے لا) -

**Jonquil**, *n.*: (۱) نرگس کی قسم کا پودا - (۲) ہلکا زرد رنگ -

**Jordan**, *n.*: (غیر مہذب) حاجتی ؛ پاٹ ؛ پاخانے کا برتن -

**Jordan almond**, *n.* : نفیس بادام جوملاگا (اسپین) سے آتا ھے -

**Jorum**, *n.* : (۱) قدح ؛ جام ؛ شراب یا شربت کا بڑا پیالہ - (۲) قدح بھر شراب (خصوصاً punch) -

**Joseph**, *n.* : (۱) پاکباز آدمی - (۲) وہ لمبا لبادہ جو اٹھارھویں صدی میں یورپ کی عورتیں گھوڑے پر سوار ھوتے وقت پہنتی تھیں -

**Joskin**, *n.* : گنوار؛ دھقانی ؛ گنوار کا لٹھ -

**Joss**, *n.* : لعبت چین ؛ چین کا بت ؛ چینی مورت -

*j-house* : چینی بت خانہ -

*j.-stick* : اگر کے قسم کی بتی جو خوشبو کے لئے جلائی جاتی ھے -

**Josser**, *n.* : (۱) (عامیانہ) بیوقوف؛ احمق - (۲) شخص؛ آدمی -

**Jostle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹکرانا ؛ دھکا کھانا - (۲) چھینا جھپٹی کرنا ؛ (کسی چیز کو لینے کے لئے) دھکم دھکا کرنا - (۳) دھکا دینا ؛ کہنی مارنا - (۴) دھکا دے کر ھٹا دینا - (۵) دھکم دھکا ؛ ٹکر ؛ کہنی مارنا -

**Jot**, *n.* : ذرہ ؛ خفیف سی مقدار -

**Jot**, *v. t.* : جلدی جلدی اختصار سے لکھ لینا ؛ ٹانک لینا -

**Jounce**, *v. t. & i.* : (۱) دھکا دینا ؛ ٹکرانا ؛ دھکا لگانا - (۲) دھکا کھانا ؛ ٹکر کھانا ؛ گدا کھا کر اچھلنا ؛ دھچکا یا ھچکولا لگنا -

**Journal**, *n.* : (۱) روز نامچہ - (۲) روزانہ حساب کا بہی کھاتہ - (۳) روز نامہ ؛ روزانہ اخبار ؛ کوئی موقت الشیوع اخبار یا رسالہ - (۴) (بحری) جہاز کا روز نامچہ ؛ روزانہ واقعات کا رجسٹر - (۵) شہتیر یا دھرے کا وہ حصہ جو سہارے پر قائم ھو -

*j.-box.* : وہ چول جو دھرے اور کمانی کے گرد ھو -

*the Jj.* : (پارلیمنٹ) روز نامچہ -

**Journalist**, *n.* : اخبار نویس؛ وہ شخص جس کا پیشہ صحافت ھو -

**journalese**, *n.* : اخباری زبان -

**journalism**, *n.* : اخبار نویسی ؛ صحافت -

**journalistic**, *a.* : اخبار نویسی کا -

**Journalize**, *v. t. & i.* : (۱) کھتیانا ؛ روز کے حساب کتاب میں درج کرنا - (۲) کھاتے میں لکھنا - (۳) روز نامچہ لکھنا ؛ روز نامچے میں درج کرنا -

**Journey**, *n., & v. i.* : سفر ؛ خشکی کا سفر - (۲) منزل ؛ جتنا فاصلہ وقت معینہ میں طے ھوسکے - (۳) سفر کرنا -

*journeyman* : کاریگر یا مستری جو دوسرے کی دوکان پر اجرت سے کام کرتا ھو ؛ (مجازاً) بھاڑے کا ٹٹو -

*j.-m.(Clock)* : رصد گاہ کا گھڑیال -

*j.-work* : (۱) اجرت کا کام - (۲) بھاڑے کا کام -

**Joust, Just**, *v. i., & n.* : نیزہ بازی کا مقابلہ ؛ دو اسپ سوار بانکوں کا نیزوں سے لڑنا -

**Jove**, *n.* : (۱) رومیوں کا سب سے بڑا دیوتا - (۲) مشتری -

*Jby.* : اہوہ ؛ قسم خدا کی -

**Jovial**, *a.* : (۱) ھنس مکھ ؛ خوش مزاج ؛ خندہ پیشانی - (۲) رنگین مزاج ؛ رنگیلا ؛ عیش و نشاط کا شائق -

**joviality**, *n.* : خوش مزاجی وغیرہ -

**jovially**, *adv.* : خوش مزاجی سے وغیرہ -

**Jovian**, *a.* : (۱) (رومیوں کا سب سے بڑا دیوتا) Jove کا یا اس کی طرح - (۲) مشتری کا یا اس کی طرح -

**Jowl**, *n.* : (۱) جبڑا ؛ جبڑے کی ھڈی - (۲) گال ؛ رخسار ؛ کلا - (۳) گوشت جو گردن یا گلے سے لٹکتا ھے - (۴) بیلوں وغیرہ کے گلے سے لٹکنے والا گوشت - (۵) (پرندوں کا) پوٹا - (۶) بڑی مچھلی کا سر اور گلپھڑے -

**Joy**, *n.* : (۱) خوشی ، مسرت ، شادمانی ؛ سرور ؛ انبساط - (۲) باعث مسرت ؛ مایۂ شادمانی -

*j.-bells* : گھنٹیاں جو خوشی کے موقع پر بجتی ھیں -

*j-ride*: (عامیانہ) (۱) موٹر، ھوائی جہاز وغیرہ میں سیر - (۲) ایسی سیر چوری سے -

*joystick* : (عامیانہ) طیارے کو قابو میں رکھنے یا چلانے کا پرزہ -

**joyful**, *a.* : خوش ؛ مسرت بخش -

**joyfully**, *adv.* : خوشی سے -

**joyless**, *a.* : بے لطف ؛ خوشی سے خالی -

**joylessly**, *adv.* : بے لطفی سے -

**joyous**, *a.* : پر مسرت ؛ خوش -

**joyously**, *adv.* : خوشی سے ؛ پر مسرت طور پر -

**joyfulness**, *n.* : خوش ھونا ؛ مسرت بخش ھونا -

**joylessness**, *n.* : بے لطفی -

**joyousness**, *n.* : لطف و مسرت -

**Joy**, *v. i. & t.* : (۱) (زیادہ تر شعر میں) خوش ھونا؛ دلشاد ھونا ؛ خوشی منانا - (۲) باغ باغ کردینا ؛ مسرور کرنا ؛ نہال کرنا ؛ شادمان کرنا -

**Jubilate**, *v. i.* : بغلیں بجانا ؛ خوشی منانا ؛ جشن منانا ؛ کسی تقریب پر خوشی کرنا ؛ اظہار خوشی کرنا

**jubilation, Jubilance**, *nn.* : خوشی منانا ؛ مسرت ؛ بغلیں بجانا -

**jubilant**, *a.* : بغلیں بجانے والا -

**jubilantly**, *adv.* : بغلیں بجاتے ھوے ؛ خوشی مناتے ھوے -

*Jubilate*, *n.* : (۱) (تلفظ - جوبی لاٹی) عیسائیوں کے انگلیکن فرقے کی سورہ (۱۰۰) مناجات - (۲) نعرہ ھاے مسرت ؛ فتح کے نعرے ؛ جیکارے -

**Jubilee**, *n.* : (۱) (تاریخ یہود) یہودیوں کی آزادی اور مراجعت وطن کی یادگار جو ھر پچاس برس کے بعد منائی جاتی ھے - (۲) (رومی کلیسا) سال عفو ؛ گنہگاروں کی شرعی سزا معاف کئے جانے کا سال (اب یہ معافی ھر وقت مل سکتی ھے) - (۳) پچاسویں سالگرہ - (۴) جشن کا زمانہ ؛ خوشی منانے کا زمانہ - (۵) جشن مسرت ؛ بہجت و انبساط -

*silver j.* : پچیسویں سالگرہ -

*Diamond J.* : ساٹھویں سالگرہ (ملکہ و تاجور یا کی تخت نشینی کی) -

**Judaic**, *a* : یہودی ؛ یہودیانہ ؛ یہودیوں کا یا یہودیت سے متعلق -

**Judaize**, *v. i. & t.* : (۱) یہودیوں کے رسم و رواج کی تقلید کرنا؛ یہودیت برتنا - (۲) یہودی بنانا ؛ یہودیت کے رنگ میں رنگنا -

**Judaism**, *n.* : یہودیت -

**Judaist**, *n.* : یہودی ؛ یہودیوں کے سے عقائد رکھنے والا -

**Judas**, *n.* : (۱) یہودا وہ حواری جس نے حضرت مسیح

کا راز فاش کردیا تھا ؛ ( مجازاً ) غدار ؛ ملکر دغا دینے والا -
(۲) روزن در ؛ دروازے کا سوراخ جس سے جھانک سکیں -

*J. -colour(ed)* : سرخ ؛ لال -

*J. -tree* : ایک درخت جسکے سرخ پھول کونپلوں سے پہلے نکلتے ہیں -

**Judenhetze**, *n.* : ( یو دن ھٹ زے ) ( جرمن زبان ) باقاعدہ اور منضبط یہود کشی ؛ یہود آزاری -

**Judge**, *n.*: (۱) جج ؛ اعلیٰ حاکم عدالت جس کو دیوانی و فوجداری مقدمات کی سماعت کا اختیار ہو - (۲) انصاف کرنیوالا ؛ منصف - (۳) مبصر ؛ پرکھیا - (۴) داور حقیقی ؛ خدائے تعالیٰ - (۵) بنی اسرائیل کا وہ حاکم عارضی جسے اختیارات انفصال مقدمات دئے جاتے تھے - (۶) ( جمع میں ) توریت کی ایک کتاب - (۷) حکم ؛ ثالث - (۹) مبصر ؛ فیصلہ کرنے کا اہل -

*J. Advocate General*: دیوانی کا عہدہ دار جو فوجی عدالت کا صدر ہو -

*j-made law* : قانونی اصول جو ججوں کے فیصلے پر مبنی ہو -

**judgeship**, *n.*: جج کا عہدہ ؛ جج کی میعاد خدمت -

**Judge**, *v. t. & i.*: (۱) (سزا) تجویز کرنا- (۲) (مقدمے کی) سماعت کرنا - (۳) فیصلہ کرنا ؛ طے کرنا ؛ چکانا - (۴) (عدالت کا) رائے ظاہر کرنا ؛ تجویز کرنا - (۵) رائے قایم کرنا ؛ (سیرت کا) اندازہ کرنا - (۶) تنقید کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ ملامت کرنا - (۷) نتیجہ نکالنا ؛ خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ فرض کرنا - (۸) جج کے فرائض انجام دینا ؛ حکم بننا -

**Judgematic(al)**, *aa.* : ( روزمرہ ) دور اندیش ؛ معاملہ فہم ؛ نکتہ رس ؛ دور اندیشانہ ؛ معاملہ فہمانہ -

**judgematically**, *adv.*: دور اندیشی سے ؛ معاملہ فہمی سے ؛ سوچ سمجھکر -

**Judgement,-gment**, *n.*: (۱) عدالت کی تجویز یا فیصلہ - (۲) خدا کی طرف سے سزا ؛ قہر الٰہی- (۳) تنقید - (۴) رائے ؛ قیاس ؛ دانست ؛ خیال - (۵) قوت فیصلہ ؛ فہم ؛ بصیرت - (۶) سمجھ ؛ تمیز ؛ عقل سلیم -

*j. creditor* : ( مقدمہ ) جیتنے والا ؛ وہ شخص جس کے موافق فیصلہ ہو -

*j-day* : روز حساب ؛ روز قیامت ؛ روز محشر -

*j. debt* : قرضہ جس کی ادائی کی ڈگری دی گئی ہو -

*j. debtor* : ( مقدمہ ) ہارنے والا ؛ وہ شخص جسکے خلاف فیصلہ ہو -

*j. -seat* : حاکم کی کرسی ؛ مسند عدالت -

*j. summons* : وہ سمن جو جج کی فیس ادا نہ کرنے کی صورت میں جاری کیا جائے -

*the last j.*: گناہوں کا حساب ( قیامت کے دن ) -

**Judicature**, *n.*: (۱) نظام عدالت ؛ نظم انصاف - (۲) حاکم عدالت کا عہدہ یا میعاد خدمت - (۳) ججوں کی جماعت ؛ حکام عدالت - (۴) عدالت ؛ عدالت کی کچھری -

*Supreme Court of J. in England*: انگلستان کا ایوان عدالت جس میں کئی محکمے شامل ہیں -

**Judicial**, *a.*: (۱) عدالتی ؛ عدالت کا ؛ متعلق بہ عدالت - (۲) خدا کی طرف سے - (۳) سزا یا مصیبت ) - (۳) جج کا ؛ جج کے شایان شان - (۴) تنقیدی - (۵) منصفانہ ؛ بلا رو رعایت -

*J. blindness*: گناہوں کے وبال میں عقل پر پردہ پڑجانا -

*j. murder* : قانونی قتل ؛ سزائے موت جو الفاظ قانون کے مطابق ہو لیکن منصفانہ نہ ہو -

**Judiciary**, *n.* : (کسی ریاست کے)حکام عدالت بہ حیثیت مجموعی -

**Judicious**, *a.* : (۱) سمجھ دار ؛ دوربین ؛ نکتہ رس ؛ معاملہ فہم ؛ سوچ سمجھکر کام کرنیوالا ؛ مدبر - (۲) معاملہ فہمانہ ؛ مدبرانہ -

**Jug**, *n.*: (۱) جگ؛ قرابہ ؛ صراحی - (۲) ( عامیانہ ) قید خانہ -

*stone-J*: ( عامیانہ ) قید خانہ -

**jugful**, *n.* : جگ بھر -

**Jug**, *v. t.*: (۱) خرگوش کا گوشت ( بند برتن میں ) دم پخت کرنا - (۲) ( عامیانہ ) قید کرنا ؛ جیل بھیجنا -

**Jug**, *v. i.* : بلبل یا کسی دوسرے پرند کا بولنا ( جس میں "جگ" کی آواز پیدا ہو ) ؛ چہچہانا -

**Jugate**, *a.* : ( نباتیات ) جوڑے دار پتیاں رکھنے والا ؛ جڑپتیا -

**Juggernaut**, *n.*: (۱) ( ہندو دیومالا ) جگنناتھ ؛ کرشن - (۲) جگنناتھ کا مندر جو پوری ( اوڑیسہ ) میں ہے ؛ کرشن کا بت جسے ہر سال رتھ میں رکھ کر جلوس کے ساتھ نکالا جاتا ہے اور جس کے آگے لوگ اپنے آپ کو گرا کر ہلاک کر دیتے تھے ؛ جو ان کے عقیدے میں باعث نجات تھا -

*J. car* : ( مجازاً ) کوئی عقیدہ ؛ اصول یا ارادہ جس پر لوگ آنکھ بند کر کے اپنے آپ کو قربان کردیں -

**Juggins**, *n.*: ( عامیانہ ) احمق ؛ سادہ لوح ؛ سور کھ -

**Juggle**, *v. i. & t., & n.*: (۱) شعبدے کرنا ؛ نظر بندی کرنا ؛ ہاتھ کی صفائی دکھانا - (۲) دھوکا دے کر لے لینا ؛ دھوکے سے اڑالینا ( کوئی چیز ) - (۳) چالاکی سے کوئی چیز ہٹا دینا یا رکھ دینا ؛ چالاکی سے کسی چیز کو بدل دینا - (۴) شعبدہ ؛ فریب ؛ دھوکا --

*j. with* : (۱) دھوکا دینا ؛ غلط فہمی میں ڈالنا - (۲) ( واقعات کو ) کچھ کا کچھ کردکھانا -

**juggler**, *n.*: (۱) بازیگر؛ شعبدہ باز؛ مداری - (۲) عیار؛ فریبی ؛ دغا باز ؛ مکار -

**jugglery**, *n.*: (۱) شعبدہ بازی؛ مداری کا کھیل؛ بازیگری - (۲) دغابازی ؛ عیاری ؛ مکاری -

**Jugo-Slav**, *a. & n.* : یوگوسلاوی؛ یوگوسلاویا کا ( باشندہ ) -

**Jugular**, *a. & n.*: (۱) ( تشریح ) وداجی؛ گردن یا حلق کا - (۲) اس ( مچھلی ) کے متعلق جس کے حلق کے قریب پر ہوں - (۳) رگ گردن ؛ وداج -

*external j.*: بیرونی وداج؛ وہ رگیں جو سر کے بیرونی حصے اور گردن کے درمیان خون لاتی لیجاتی ہیں -

*internal j.*: اندرونی وداج؛ وہ رگیں جو اندرون دماغ سے گردن تک خون لاتی لیجاتی ہیں -

*j. vein* : وداج -

**Jugulate**, *v. t.* : ہلاک کرنا ؛ ( خصوصاً ) کسی زہر دستہ مارنا ؛ دوا سے مرض کو روک دینا -

**Juice**, *n.* : (۱) رس ؛ عرق ؛ شیرہ ؛ افشردہ - ( مجازاً ) حیوانی جسم وغیرہ کا رقیق حصہ ؛ رطوبت - (۲) ( مجازاً ) لب لباب ؛ نچوڑ - (۳) ( عامیانہ ) انجن وغیرہ کا تیل ( پٹرول یا بجلی ) -

*the jj.* : اخلاط ( صفرا ، سودا ، بلغم ، خون ) -

*gastric j.* : gastric دیکھو

**Juicy**, *a.* : (۱) رس دار ؛ رس بھرا - (۲) ( موسم ) جس میں بارش کثرت سے ہو؛ پر باران - (۳) ( روز مرہ ) دلچسپ ؛ لطیف؛ سخن خیز ؛ پر معنی -۔ (۴) ( آرٹ کی اصطلاح ) طراوت بخش ؛ شوخ رنگوں کا -

**juiciness**, *n.* : رس دار ہونا ؛ پرباران ہونا ؛ پر معنی ہونا -

*Ju-ju*, *n.* : (۱) ( مغربی افریقہ میں ) جادو ؛ ٹونا ؛ منتر - (۲) بیجان چیز جس کی عبادت کی جاے - (۳) جادو کا پھیر ؛ آسیب کا خلل -

**Jujube**, *n.* : (۱) بعض پودوں کا انگور کی شکل کا پھل - (۲) گھانسی وغیرہ کی چوسنے کی گولی ( جو کسی پھل سے مشابہ ہو یا اس کی چاشنی رکھتی ہو ) -

**Ju-jutsu, Jiu-jitsu** ( joojutsoo ), *n.* : جاپانی کشتی کا فن-

**Julep**, *n.*: (فارسی لفظ گلاب یا عربی لفظ جلاب کا بگاڑ ہے) (۱) شربت جس میں کوئی دوا شامل ہو - (۲) مفرح شربت یا عرق - (۳) (امریکا) مسالےدار یا برف میں لگایا ہوا شراب اور پانی کا مرکب -

**Julian**, *a.* : قیصر جولیس کا ؛ جولیسی -

*J. calendar* : تقویم جولیسی -

***Julienne*** ( F ), *n.* : گوشت کی یخنی کے ساتھ پکایا ہوا ترکاریوں کا سوپ ( شوربا ) -

**July**, *n.* : ماہ جولائی -

**Jumbal, -ble**, *n.* : مختلف قسم کی پتلی کرکری میٹھی ٹکیاں -

**Jumble**, *v. i.* & *t.* : (۱) تہ و بالا ہونا ؛ خلط ملط ہونا ؛ گڈ مڈ ہونا- (۲) گھال میل کرنا ؛ خلط ملط کرنا ؛ گڈ مڈ کرنا ؛ تہ و بالا کرنا ؛ کھلبلی پڑنا -

**Jumble**, *n.* : (۱) بے ترتیب مجمع یا ڈھیر ، انبار - (۲) گڈ مڈ بے ترتیبی - (۳) دھکم دھکا -

*j. -sale* : متفرق سستی چیزوں کا نیلام -

*j. -shop* : کباڑ خانہ ؛ کاٹ کباڑ کی دوکان ؛ کپڑے کی دوکان -

**Jumbo**, *n.* : (۱) بہت موٹا بھدا آدمی ، جانور یا بہت بڑی بھدی شے ؛ ڈھو ڈھنڈ - (۲) لندن کے جانور خانے کا مشہور ہاتھی - (۳) قسمت کا دھنی ؛ نہایت کامیاب آدمی -

**Jump**, *n.* : (۱) جست ؛ زقند ؛ چھلانگ ؛ پھلانگ - (۲) چونک اٹھنا - (۳) قیمت وغیرہ کا دفعتاً چڑھ جانا - (۴) گریز ؛ ایک بات سے دوسری بات پر جا پہنچنا ؛ (سلسلے یا استدلال میں) خلا -

*high j.* : اونچی جست -

*long j.* : لمبی جست -

*the jj.* : ( عامیانہ ) نشہ کا ہذیان -

**Jump**, *v. i.* & *t.*: (۱) کودنا ؛ اچھلنا ؛ پھلانگ مارنا ؛ زقند بھرنا ؛ جست کرنا - (۲) اچھل پڑنا ؛ چونک اٹھنا - (۳) دفعتاً قیمت چڑھ جانا - (۴) جلد بازی سے کسی نتیجے پر پہنچنا ؛ جھٹ سے نتیجہ نکالنا ؛ مطابقت ہونا ؛ میزان پٹنا - (۶) پھاند جانا - (۷) ریل کا پٹری سے اتر جانا - (۸) بچے کو کدانا ؛ کودنے میں مدد دینا - (۹) چونکا دینا - (۱۰) آلو کو ماھی توے میں تلنا اور کبھی کبھی الٹ پلٹ کرتے رہنا - (۱۱) جھپٹنا ؛ جھپٹ مارنا - (۱۲) کسی جگہ پہلے سے جا پہنچنا - ( کسی کام میں ) سبقت کرنا (۱۳) ( نو آبادیات ) فوراً قبضہ کرلینا ( معدنی خطے پر جسے سابق مالک نے خالی کردیا ہو ) - (۱۴) سرسری نظر ڈال کر چھوڑ دینا ( کسی مضمون یا کتاب کے کسی حصے کو ) - (۱۵) برمے سے سوراخ کرنا -

*j. at* : قبول کرلینا ؛ فوراً راضی ہو جانا -

*j. down* person's *throat* : دنداں‌شکن جواب دینا ؛ سخت لہجے میں قطع کلام کرنا -

*j. out* one's *skin*: حیرت کے مارے چونک پڑنا ، اچھل پڑنا -

*J. over the Broomstick* : جھوٹ موٹ کی شادی کرنا -

*j. together* : متفق ہونا ؛ میزان پٹ جانا -

*j. upon* : (۱) حملہ کرنا ؛ ٹوٹ پڑنا - (۲) سختی سے ڈانٹنا ؛ خبر لے ڈالنا -

**Jumper**, *n.* : (۱) کودنے والا وغیرہ - (۲) ویلز کے میتھوڈسٹ فرقے کا پیرو ( یہ لوگ پرستش کے وقت اچھلتے کودتے ہیں ) - (۳) پسو یا ایسے کیڑے جو کود کر چلتے ہیں - (۴) وہ رسی جو جہاز پر مستول وغیرہ میں باندھتے ہیں کہ اسے جھٹکے نہ لگیں- (۵) ایک قسم کا بڑا برما -

**Jumper**, *n.* : (۱) کرمچ کی ڈھیلی ڈھالی صدری جو ملاح پہنتے ہیں - (۲) عورتوں کا ڈھیلا ڈھالا جاکٹ -

**Junction**, *n.* : (۱) ملنا ؛ اتصال - (۲) ملنے کی جگہ ؛ مقام اتصال ( خصوصاً ریل کا جنکشن ) -

**Juncture**, *n.* : (۱) ملنا ؛ اتصال- (۲) مقام اتصال - (۳) واقعات کا اکٹھا ہو جانا - (۴) صورت حال ؛ موقع ؛ منزل ( واقعے کی ) -

**June**, *n.* : جون کا مہینہ -

**Jungle**, *n.* : (۱) جنگل - (۲) بے ترتیب انبار - (۳) ( عامیانہ ) مغربی افریقہ میں تجارتی کمپنیوں کے حصوں کا بازار ؛ صرافہ -

**Junior**, *a.* & *n.* : (۱) چھوٹا ، اصغر (ہم‌نام باپ بیٹوں‌میں بیٹے کا اور ہم نام طالب علموں میں کم عمر والے کا لقب ) - (۲) جونیئر ( جس کا زمانۂ خدمت یا رتبہ کم ہو ) -

**juniority**, *n.* : جونیئر ہونا -

**Juniorate**, *n.* : ( یسوعیوں Jesuits کے طبقہ میں) دو سال کا نصاب جسے پورا کرنے کے بعد مبتدی پادری بنایا جاتا تھا ) -

**Juniper**, *n.* : ایک قسم کی صنوبری سدا بہار جھاڑی جس کا تیل دوا کا کام دیتا ہے اور جن ( شراب ) میں پڑتا ہے -

**Junk**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( جہاز کا ) پرانا رسا ( جس کے ریشے نکال کر جہاز کی درزوں میں بھرے جاتے ہیں ) - (۲) پرانا سامان جو بیکار سمجھ کر پھینک دیا جاے - (۳) بڑا سا قتلہ ، قاش ؛ کندہ ( لکڑی کا ) - (۴) ( بحری ) نمک لگایا ہوا گوشت - (۵) ایک قسم کی وھیل کا بھیجا ( جس کی چربی سے موم بتی اور موم روغن بناتے ہیں)- (۶) بڑے بڑے ٹکڑے کرنا -

*j. -shop*: جہاز کے پرانے سامان کی دوکان -

***Junker***, *n.* : (۱) جرمنی کا امیر زادہ - (۲) پرشیا ( جرمنی ) کے امرا کی پارٹی کارکن-

**Junket**, *n.*, & *v. i.* : (۱) ایک قسم کا میٹھا جو دھی (دودھ) جز کر بنایا جاتا ہے اور اس کے اوپر بالائی کی تہ ہوتی ہے- (۲) دعوت ؛ ضیافت - (۳) ضیافت کرنا ؛ گوٹ کرنا -

**Juno,** *n.* : (۱) جونو (رومیوں کے سب سے بڑے دیوتا جیوپی ٹر کی بیوی) - (۲) با وقار حسینہ - (۳) ایک سیارچہ جو سنہ ۱۸۰۴ع میں دریافت ہوا -

**Junta,** *n.* : جنٹا (اطالیہ یا ہسپانیہ) کی شاہی مجلسِ مشاورت -

**Junto,** *n.* : ٹولی ؛ جتھا ؛ خاص سیاسی یا غیر سیاسی اغراض رکھنے والی جماعت -

*Jupe* (F), *n.* : زنانہ سا یا -

**Jupiter,** *n.* : (۱) (قدیم روما) جو پیٹر (سب دیوتاؤں کا دیوتا) - (۲) مشتری سیارہ -

*J. Pluvius* : بارش کا دیوتا -

**Jural,** *a.* : قانونی ؛ متعلق بہ قانون ؛ حقوق و فرائض سے متعلق -

**Jurassic,** *a.* : (۱) جورا پہاڑ کا (یہ پہاڑ فرانس اور سوئٹسان کے درمیان واقع ہے) - (۲) اس پہاڑ کی طرح چونے کے اولیتی (Oolitic) پتھر سے بھرا ہوا -

**Jurat,** *n.* : (۱) بلدیہ کا عہدہ دار ؛ میونسپل کمشنر یا مجسٹریٹ - (۲) (جزائر بحیرۂ برطانیہ) وہ شخص جسے عمر بھر کے لئے مجسٹوٹی کے اختیارات دے دئے جائیں -

**Juridical,** *a.* : قانونی ؛ ضابطۂ عدالت یا قانونی کارروائی سے متعلق -

**Jurisconsult,** *n.* : عالم قانون ؛ مقنن ؛ قانون داں ؛ ماہر قانون -

**Jurisdiction,** *n.* : (۱) عدل کا نظم و نسق ؛ عدل گستری ؛ داد رسی - (۲) اختیار سماعت ؛ عدالتی اختیار - (۳) حاکمانہ اختیار - (۴) حد اختیار ؛ دائرۂ اختیار - (۵) حلقۂ حکومت ؛ حلقۂ انتظام -

**jurisdictional,** *a.* : نظم عدل کے متعلق ؛ حد اختیار یا حلقۂ اختیار کے متعلق -

**Jurisprudence,** *n.* : (۱) اصول قانون ؛ علم قانون ؛ فلسفۂ قانون - (۲) قانون دانی ؛ قانونی مہارت -

**jurisprudential,** *a.* : اصول قانون ، علم قانون یا فلسفۂ قانون کے متعلق -

**jurisprudent,** *a.* & *n.* : قانون داں -

**Jurist,** *n.* : (۱) ماہر قانون ؛ عالم قانون - (۲) قانون پر کتابیں لکھنے والا - (۳) متعلم قانون ؛ قانون کا طالب علم - (۴) قانون کا طلسیا نی (گرایجویٹ) -

**Juror,** *n.* : (۱) جوری کا رکن - (۲) حلف اٹھانے والا -

**Jury,** *n.* : (۱) جوری - (۲) انعامی مقابلے کے ججوں کی جماعت -

*coroner's j.* دیکھو coroner -

*grand j.* : بارہ سے ۲۳ اشخاص تک کی ایک جماعت جو کسی دعوے کے عدالت میں دائر ہونے سے پہلے اس کی تحقیقات کرتی ہے -

*j. box* : اہل جوری کے بیٹھنے کی جگہ -

*juryman* : جیوری کا رکن -

*j. of matrons* : عورتوں کی جوری (جب کوئی عورت جسے سزائے موت دی گئی ہو حمل کا عذر پیش کرکے التوا کی درخواست دے تو یہ جوری حمل کی تحقیق کرتی ہے) -

*special j.* : کسی خاص رتبے یا حیثیت کے اشخاص کی جوری -

*trial, common, petty j.* بارہ اشخاص کی معمولی جوری (جس کے فیصلے اتفاق رائے سے ہوتے ہیں) -

**Jury-mast,** *n.* : عارضی مستول (جو ٹوٹے ہوے مستول کی جگہ کھڑا کرلیا جائے) -

**Jussive,** *a.* : (صرف و نحو) امر تاکیدی کا صیغہ -

**Just,** *a.* : (۱) عادل ؛ منصف ؛ عدل پسند - (۲) منصفانہ ؛ عادلانہ ؛ مبنی بر انصاف - (۳) بجا ؛ استحقاق کے مطابق - (۴) ٹھیک ؛ مناسب (مقدار وغیرہ کے لحاظ سے) - (۵) معقول ؛ بجا ؛ درست -

**justly,** *adv.* : بجا طور پر ؛ انصاف سے -

**justness,** *n.* : صحیح ہونا ؛ مبنی بر انصاف ہونا -

**Just,** *adv.* : (۱) بالکل ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ عین ؛ پورا - (۲) جیسے ہی کہ ؛ ابھی ابھی - (۳) (روز مرہ) قطعی طور پر ؛ حتمی طور پر -

*j. now* : (۱) ابھی ؛ ابھی ؛ اسی لمحے میں ؛ ذرا دیر پہلے -

**Just** : دیکھو Joust -

**Justice,** *n.* : (۱) انصاف ؛ عدل - (۲) ایمانداری ؛ دیانت - (۳) انصاف ؛ کا برتاؤ ؛ داد - (۴) عدالتی کارروائی - (۵) عدالت العالیہ کا جج - (۶) مجسٹریٹ -

*do j. to* : انصاف کرنا ؛ منصفانہ برتاؤ کرنا ؛ قدردانی کرنا ؛ داد دینا -

*do oneself j.* : اپنی (قابلیت کی) لاج رکھنا ؛ اپنے شایان شان کام کرنا ؛ (کسی کام میں اپنی پوری قابلیت) دکھا دینا -

*J. of the Peace* : مفصلات کا چھوٹے درجے کا مجسٹریٹ -

**justiceship,** *n.* : ججی ؛ جج کا عہدہ ، مدت ملازمت -

**Justiciable,** *a.* : (۱) قابل دادرسی ؛ اندرون اختیار سماعت - (۲) ماتحت ؛ حلقۂ حکومت کے اندر -

**Justiciar,** *n.* : وزیر سیاسیات وعدالت (نارمن بادشاہوں اور ابتدائی Plantagenet بادشاہوں کے زمانے کا سب سے بڑا سیاسی اور قانونی عہدہ دار) -

**Justiciary,** *n.* & *a.* : (۱) حاکم مجاز - (۲) نظم انصاف کے متعلق -

**Justify,** *v. t.* : (۱) صحیح یا بجا ثابت کرنا (قول یا فعل کو) - (۲) تائید میں دلائل پیش کرنا ؛ صحیح یا حق بجانب ثابت کرنے کی کوشش کرنا - (۳) (دینیات) کفارۂ مسیح یا قبول دعا کی بنا پر (کسی شخص) کے گناہوں سے پاک ہوجانے کا اعلان کرنا -

*j. bail* : ضامن کا حلف اٹھانا کہ اس کی مالی حیثیت زر ضمانت ادا کرنے کے قابل ہے -

**justifiable,** *a.* : جو صحیح یا حق بجانب ثابت کیا جاسکے -

**justifiability,** *n.* : صحیح یا حق بجانب ثابت کیا جاسکنا -

**justification,** *n.* : (۱) صحیح یا حق بجانب ثابت کرنا یا ہونا - (۲) وجہ معقول - (۳) تائید -

**justificative, justificatory,** *aa.* : تائیدی ؛ صحیح یا حق بجانب ثابت کرنے والا -

**justifiably,** *adv.* : اس طور پر کہ صحیح یا حق بجانب ثابت ہوسکے -

**Jut,** *n.,* & *v. i.* : (۱) آگے کو نکلا ہونا - (۲) نوک ؛ نکلا ہوا حصہ - (۳) آگے کو نکلنا یا بڑھنا -

**Jute,** *n.* : سن -

**Jute,** *n.* : جوٹ ؛ جٹ لینڈ کا قدیم باشندہ ؛ اس جرمنک قوم کا شخص جو پانچویں اور چھٹی صدی میں برطانیہ پر حملے کیا کرتی تھی -

**Juvenescence,** *n.* : عنفوان شباب ؛ طفلی سے نوجوانی میں قدم رکھنا -

**Juvenescent** *a.* : عنفوان شباب میں قدم رکھنے والا ؛ حالت بلوغ میں -

**Juvenile,** *a.* & *n.* : (۱) نو عمر ؛ کمسن - (۲) نو عمری کا ؛

نوجوانوں کا سا ؛ طفلانہ - (۳) نوعمر آدمی ؛ لڑکا -

**juvenilely**, *adv.* : نوجوانوں کی طرح ؛ طفلانہ طور پر -

**juvenility**, *n.* : نوجوانی -

**Juxtapose**, *v. t.* : ملاکر رکھنا ؛ برابر برابر رکھ دینا ؛ پہلو بہ پہلو رکھنا -

**Juxtaposition**, *n.* : پہلو بہ پہلو رکھنا یا رکھا جانا -

# K

**K,k,letter** (pl. ,ks k's) : انگریزی حروف تہجی کا نواں حرف -

**Kaama**, *n.* : جنوبی افریقہ کا ایک بارہ سنگھا -

**Kabbalah** : دیکھو cabbala -

*Kaddish*, *n.* : (۱) یہودیوں کی ایک ماتمی دعا - (۲) یہودیوں کی دعائے تکبیر -

**Kadi** : دیکھو cadi -

**Kaf(f)ir, Caffre**, *n.* : (۱) جنوبی افریقہ کے قبائل بانٹو کا کوئی شخص ؛ کافر - (۲) کافرستان ( واقع ایشیا ) کا باشندہ - (۳) ( جمع ) جنوبی افریقہ کی کان کنی کی کمپنیوں کے حصے -

*Kago*, *n.* : (۱) بید کی بنی ہوئی جاپانی ڈولی -

**Kail** ( **yard** ) : دیکھو kale

**Kainit(e)**; *n.* : مگنیشیم اور پوٹیشیم کا ہائیڈرس کلور وسلفیٹ ( کھاد کے طور پر استعمال ہوتا ہے ) -

**Kaiser**, *n.* : (۱) قیصر ؛ شہنشاہ - (۲) جرمنی اور آسٹریا کے شہنشاہ کا لقب ؛ ( تاریخ ) ہولی رومن امپائر ( رومی سلطنت ) کا فرمانروا -

**kaisership**, *n.* قیصریت -

*Kajawah*, *n.* : کجاوہ ؛ محمل -

**Kale, Kail**, *n.* : ایک قسم کا کرم کلا یا بند گوبھی ( جس کے پتوں میں سلوٹیں پڑی ہوتی ہیں ) -

*k.-yard* : ترکاری باغ ؛ باورچی خانہ کے متعلق باغ -

*k.-yard school* : وہ ناول نویس جو ( اسکاٹستان ) کی عام زندگی کے متعلق افسانہ لکھتے ہیں اور مقامی محاوروں کی بھرمار کردیتے ہیں -

*Scotch k.* : (۱) ارغوانی پتوں والی گوبھی - (۲) اس کا یا دوسری ترکاریوں کا شوربہ یا یخنی -

**Kaleidoscope**, *n.* : (۱) ایسی نلکی جس کے ذریعہ سے متنوع اور متناسب صورتیں دیکھی جاتی ہیں جو رنگین شیشہ کے ٹکڑوں کے عکس سے پیدا ہوتی ہیں اور جن میں نلکی کے پھرانے سے تغیر و تبدل واقع ہوتا ہے ؛ عکس بین ؛ عکسی صورتیں دیکھنے کا آلہ ؛ عکس نما - (۲) چمکدار چیزوں کا ہمیشہ متغیر ہونے والا مجموعہ ؛ بار بار متغیر ہونے والا منظر -

**kaleidoscopic(al)**, *aa.* : (۱) عکس بین کے رنگ اور شکلوں کے مشابہ - (۲) متواتر متغیر ہونے والا -

**kaleidoscopically**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Kalends** : دیکھو calends -

**Kali**, *n.* : (۱) قلی ؛ شغار ؛ سجی ؛ ایک قسم کا پودا جس سے سجی یعنی soda ash نکالی جاتی ہے -

*Kalian,-lioun*, *n.* : قلیان ؛ قلیون ؛ حقہ -

**Kalmuck,-myk**, *a.* & *n.* : (۱) قلماق ؛ قلماقی شخص یا زبان (قلماق ایک تاتاری قبیلے کا نام جو بحر اخضر کے کنارے رہتا ہے ) -

**Kalong**, *n.* : جزیرہ نمائے ملایا کی پھل خور چمگادڑ یا بڑباگل ؛ سب سے بڑی قسم کی چمگادڑ -

*Kalpa*, *n.* : کلپ ؛ سب سے بڑا جگ ؛ برہما کا دن ( چار ارب بتیس کروڑ سال ) -

*Kamerad*, *int.* : دوست ؛ رفیق ( جرمن سپاہی ہتیار ڈالتے وقت یہ نعرہ بلند کرتے ہیں -

*Kami*, *n.* : (۱) جاپانی گورنروں وغیرہ کا خطاب ؛ کھمی - (۲) جاپان کے دیسی مذہب کا دیوتا -

**Kamptulicon**, *n.* : کرمچ کا فرش جس پر ربر ، گٹا پرچا اور کارک کی تہہ چڑھائی گئی ہو -

**Kanaka**, *n.* : کنکا ؛ بحر جنوبی کے جزائر کا باشندہ ( خصوصاً وہ مزدور جو کوئینس لینڈ میں گنے وغیرہ کے کھیتوں میں کام کرتا ہے) -

**Kangaroo**, *n.* : (۱) کنگرو ؛ ایک قسم کا دودھ پلانے والا تھیلی دار جانور جو بہت اونچی چھلانگیں بھرتا ہے ( آسٹریلیا ، تسمانیا وغیرہ میں پایا جاتا ہے ) - (۲) ( جمع ، عامیانہ ) مغربی آسٹریلیا کی کان کنی کی کمپنیوں کے حصے - (۳) ان حصوں کا دلال -

*k.bicycle* : ایک قسم کی قدیم بائیسیکل جس میں پیچھے کی طرف ڈھال ہوتا تھا -

*k. closure* : من مانی بحث اور رائے شماری ( کسی کمیٹی کے صدر کا بعض ترمیمات کے مباحثے کی اجازت دینا اور بقیہ کو خارج کردینا ) -

*k.-rat* : کنگرو چوہا ؛ آسٹریلیا کا ایک چھوٹا سا تھیلی دار جانور -

*Kanoon* *n.* : قانون ؛ ایک طرح کی بربط جس میں پچاس سے لیکر ساٹھ تک تار ہوتے ہیں -

**Kantian**, *a.* : کانٹی ؛ کانٹ کا ؛ جرمن فیلسوف امینوئل کانٹ ( وفات سنہ ۱۸۰۴ء ) سے متعلق -

**kantism**, *n.* : کانٹ کی پیروی ؛ کانٹ کا فلسفہ -

**Kaolin**, *n.* : کاؤلین ؛ ایک قسم کی نفیس سفید چکنی مٹی Feldspar کے تجزیہ سے حاصل کی جاتی ہے اور چینی بنانے میں کام آتی ہے -

**Kaolinize**, *v. t.* : کاؤلین بنانا -

*Kapellmeister*, *n.* : کلیسا کے مغنیوں کی سنگت کا سرگروہ ، سر مطرب ، سر مغنی -

**Kapok**, *n.* : ایک قسم کی عمدہ روئی جو ایک درخت کے بیج کو لپٹی ہوتی ہے اور گدیوں وغیرہ میں بھری جاتی ہے -

**Karaite**, *n.* : اہل توریت ؛ یہودیوں کے اس فرقے کا پیرو جو اخبار کی روایات کا قائل نہیں اور توریت کی تفسیر لفظی معنوں کے لحاظ سے کرتا ہے -

**Karma**, *n.* : (۱) ( بدھ متی فلسفہ ) کرم ؛ انسان کے جنم بھر کے افعال جن کی بنا پر اس کے دوسرے جنم کا تعین ہوتا ہے - (۲) سر نوشت ؛ تقدیر -

**Kar(r)oo,** *n.* : کرو ؛ ( جنوبی افریقہ میں ) چکنی مٹی کی سطح مرتفع جو گرمی میں بالکل خشک رہتی ہے -

*the Great K.* : کیپ کالونی کا بڑا کرو -

**Kaross,** *n.* : کروس ؛ جانوروں کی کھال کی پوشاک ( مع بالوں کے ) جو جنوبی افریقہ کے باشندے استعمال کرتے ہیں -

**Kartel,** *n.* : ( جنوبی افریقہ ) وہ تختہ جو بیل گاڑی میں سونے کے لئے لگا دیا جاتا ہے ؛ آرام چوکی -

**Kartell,** دیکھو Cartel -

**Kasha,** *n.* : ایک کپڑا جس سے عورتوں کی پوشاک بنائی جاتی ہے -

**Katabolism,** *n.* : ( حیاتیات ) تفرق ؛ نخزمایے کا سادہ تر عناصر میں تبدیل ہونا -

**Katydid,** *n.* : امریکہ کے ایک جھینگر کی قسم کا کیڑا جس کا رنگ سبز ہوتا ہے -

**Kauri,** *n.* : کوری؛ نیوزیلینڈ کا ایک مخروط درخت جس سے نہایت عمدہ عمارتی لکڑی اور رال نکلتی ہے ؛ کوروان کا درخت -

*k.-gum* : اس درخت کا گوند ؛ کوری گوند -

**Kava,** *n.* : کاوہ ؛ پولی نیشیا کی ایک جھاڑی ؛ اس جھاڑی کی جڑوں کا نشہ آور عرق -

**Kavass,** *n.* : ترکی مسلح خادم ، سپاہی یا قاصد ؛ قواس -

**Kayak,** *n.* : ایسکیمو (قوم) کا ھلکا ڈونگا جس پر دریائی کتے (Seal) کا چمڑا منڈھتے ہیں -

**Kea,** *n.* : نیوزلینڈ کا سبز پہاڑی توتا جو بھیڑوں کو ہلاک کرکے ان کی گردن کی چربی کھاتا ہے -

**Keck,** *v. i.* : ابکائی لینا ؛ ابکائی آنا -

*k. at* : ( کھانے وغیرہ سے ) گھن آنا جی متلانا -

**Kedge,** *v. i. & t. & n.* : ( ۱ ) ( لنگر سے بندھے ہوے رسے کو لپیٹ کر ) جہاز کا رخ بدلنا - ( ۲ ) جہاز کا رخ اس طرح بدلا جانا - ( ۳ ) جہاز کا رخ بدلنے والا چھوٹا لنگر -

*k. (-anchor)* : جہاز کا رخ بدلنے والا چھوٹا لنگر -

**Kedgeree,** *n.* : ( ۱ ) کھچڑی - ( ۲ ) ایک انگریزی کھانا جو دال چانول انڈے مچھلی وغیرہ کو ملا کر پکایا جاتا ہے -

**Keel,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) جہاز کا چوبی یا آہنی پیندا ؛ جہاز کا تلا - ( ۲ ) ( شعر ) جہاز - ( ۳ ) ( جہاز کو ) الٹا یا اوندھا کرنا -

*false k.* : جہاز کے پیندے کا پشتیبان -

*k.-blocks* : لکڑی کے کندے جن پر جہاز کا پیندا بننے کے دوران میں رکھا جاتا ہے -

*keelhaul* : سزا کے طور پر ( کسی شخص کو ) جہاز کے پیندے میں اتار دینا ؛ جہاز کو الٹا یا اوندھا کرنا -

*k. over* : الٹ دینا ؛ اوندھا کردینا ؛ الٹ جانا اوندھا ہوجانا -

**keelless,** *a.* : بے پیندے کا ( جہاز ) -

**Keel,** *n.* : ( ۱ ) چپٹے پیندے کی کشتی خصوصاً وہ جو دریائے ٹائن وغیرہ میں جہازوں پر کوئلہ لادنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے - ( ۲ ) ایسی کشتی کی ایک کھیپ -

**Keelson** : دیکھو Kelson

**Keen,** *n.* : آئرلینڈ کا ماتمی گیت جو جنازے کے ساتھ رو رو کر گاتے ہیں -

**Keen,** *v. i. & t.* : ( ۱ ) ( جنازے کے ساتھ ) ماتمی گیت گانا ؛ نوحہ پڑھنا ؛ بین کرنا - ( ۲ ) ( کسی کا ) ماتم کرنا - ( ۳ ) رو رو کر کہنا -

**Keen,** *a.* : ( ۱ ) تیز دھار یا نوک کا ؛ نوک دار ؛ تیز - ( ۲ ) تیز ( دھار وغیرہ ) ( ۳ ) ( آواز ، روشنی وغیرہ ) تیز ؛ صاف - ( ۴ ) ( جاڑا ) شدید ؛ کڑا - ( ۵ ) ( درد ) سخت ؛ شدید - ( ۶ ) ( آرزو ، خواہش ) گہری ، پر جوش - ( ۷ ) ( شخص ) شوقین ؛ شائق ؛ مشتاق ؛ آرزو مند - ( ۸ ) ( آنکھ ، نظر ، قوت شامہ ) تیز - ( ۹ ) ( مقابلہ ، لڑائی وغیرہ ) پر زور ؛ سخت ؛ زبردست - ( ۱۰ ) ذہین ؛ تیز ؛ زود فہم ؛ طباع ؛ حساس -

*k. as mustard* : جوشیلا ؛ جوش میں بھرا -

*k.-set* : ( کسی چیز کا ) شائق ؛ بھوکا -

**keenly,** *adv.* : تیزی سے ؛ شدت سے وغیرہ -

**keenness,** *n.* تیزی ؛ شدت وغیرہ -

**Keep,** *v. t. & i.* (kept) : ( ۱ ) لحاظ کرنا ؛ پابندی کرنا ( قانون ، وعدے وغیرہ کی ) - ( ۲ ) منانا ( جشن وغیرہ ) ؛ ( رسم ) ادا کرنا - ( ۳ ) حفاظت کرنا ؛ نگہبانی کرنا - ( ۴ ) نگران ہونا ؛ نگرانی کرنا - ( ۵ ) اپنے پاس رکھنا ؛ ہاتھ سے نہ دینا - ( ۶ ) ( خاندان کی ) کفالت کرنا ؛ پرورش کرنا ، گذر کرنا - ( ۷ ) ( خانہ داری کا ) انتظام کرنا ؛ ( گھر بار کی ) دیکھ بھال کرنا - ( ۸ ) ( دوکان ) رکھنا ؛ چلانا - ( ۹ ) ( حساب ) باقاعدہ رکھنا - ( ۱۰ ) پالنا ؛ پرداخت کرنا ( گاے ، بکری ؛ شہد کی مکھیوں وغیرہ کی ) - ( ۱۱ ) ( عورت کو ) بطور داشتہ رکھنا ؛ گھر میں ڈالنا - ( ۱۲ ) ( کوئی جنس ) بیچنا ؛ دوکان میں رکھنا - ( ۱۳ ) ( کسی خاص حالت میں ) قائم رکھنا ؛ بر قرار رکھنا - ( ۱۴ ) روکنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ مانع ہونا - ( ۱۵ ) باز رہنا - ( ۱۶ ) ( قید ، حوالات میں ) رکھنا - ( ۱۷ ) محفوظ رکھنا ؛ اٹھا رکھنا - (۱۸) چھپانا؛ پوشیدہ رکھنا؛ مخفی رکھنا- (۱۹) جاری رکھنا-(۲۰) ( گھر سے ، بستر سے) نہ نکلنا- (۲۱ ) (باوجود مخالفت کے ) جمے رہنا - ( ۲۲ ) (روز مرہ خصوصاً جامعہ کیمبرج ) رہنا ؛ مقیم ہونا - ( ۲۳ ) ( کسی خاص حالت میں ) رہنا - ( ۲۴ ) ( کام ) کرتے رہنا - ( ۲۵ ) ( کسی سمت ) چلتے رہنا - ( ۲۶ ) ( مجازاً خبر وغیرہ کا ) آئندہ کے لئے اٹھا رکھا جاسکنا -

*k. at* : ( ۱ ) ( کسی کام میں ) لگے رہنا ؛ برابر کئے جانا - ( ۲ ) مصروف رکھنا ؛ لگاے رکھنا -

*k. away* : ( ۱ ) نہ جانا - ( ۲ ) نہ جانے دینا -

*k. back* : ( ۱ ) کھنچنا ؛ الگ رہنا؛ شریک نہ ہونا - (۲) ترقی میں حایل ہونا - ( ۳ ) چھپانا -

*k. company* دیکھو company -

*k. cool* : اوسان قائم رکھنا -

*k. down* : ( ۱ ) دباے رکھنا ؛ سر نہ اٹھانے دینا - ( ۲ ) مقدار کم رکھنا - ( ۳ ) ( فوج ) کمین گاہ میں دبکے رہنا -

*k. friends* : دوستانہ تعلقات رکھنا -

*k. from* : بچنا ؛ دور رہنا ؛ احتراز کرنا -

*k. house* : انتظام خانہ داری کرنا -

*k. in* : ( ۱ ) جذبات کو ) روکے رہنا ؛ دباے رکھنا - (۲) ( مدرسے کا وقت ختم ہونے کے بعد بطور سزا کے طلبا کو ) روک رکھنا - (۳) ( آگ ) جلتی رکھنا - (۴) گھر سے نہ نکلنا - (۵) ( کسی سے ) اچھے تعلقات قائم رکھنا -

*k. in good health* : تندرست رہنا -

*k. in touch with* : دیکھو Touch -

*k. look out* : دیکھو Look -

*k. off* : ( ۱ ) روک دینا ؛ ٹال دینا - ( ۲ ) دور رہنا -

*k. on* : ( ۱ ) قائم رکھنا ؛ جاری رکھنا - ( ۲ ) کرتے رہنا -

*k. one's hair on* : دیکھو Hair -

*k. one's head* : دیکھو Head -

*k. onself to oneself* : ملنے جلنے سے بچنا -

*k. one's feet* : سنبھل جانا ؛ نہ گرنا -

*k. one's hand* : دیکھو Hand -

*k. open house* : ہر وارد و صادر کی مہمانداری کرنا -

*k. pace* : دیکھو Pace -

*k. step* : دیکھو Step -

*k. the ball rolling* : دیکھو Ball -

*k. the pot boiling* : دیکھو Pot -

*k. time* : دیکھو Time -

*k. together* : (۱) اکٹھا رہنا ؛ ساتھ رہنا - ( ۲ ) مربوط رکھنا -

*k. to* : ( ۱ ) ( کسی خاص دائرے میں ) محدود رہنا - ( ۲ ) پابندی کرنا - ( ۳ ) لگے رہنا ؛ چپٹے رہنا -

*k. to oneself* : اپنے ہی تک رکھنا ؛ دوسرے کو شریک نہ کرنا ؛ تنہا رہنا -

*k. under* : مطیع رکھنا ؛ دبائے رکھنا -

*k. up* : ( ۱ ) بدستور قائم رکھنا - ( ۲ ) اچھی حالت میں رکھنا - ( ۳ ) ( خط و کتابت ) جاری رکھنا - ( ۴ ) ( رات کو ) جاگتا رکھنا - ( ۵ ) ہمت نہ ہارنا - ( ۶ ) ساتھ چلنا ؛ قدم برابر رکھنا -

*keep up appearances* : دیکھو Appearance -

*k. up your Greek* :- اپنی (زبان) یونانی کی استعداد قائم رکھو -

*k. watch* : دیکھو Watch -

*k. wicket* : دیکھو Wicket -

*where do you k.?* آپ کہاں رہتے ہیں ؟ -

**Keep**, *n.* : ( ۱ ) ( تاریخ ) برج ؛ گڑھ ؛ کوٹ ؛ قلعہ - ( ۲ ) پرورش ؛ کفالت - ( ۳ ) مایحتاج ؛ خوراک -

*for keeps* : ( امریکا عامیانہ ) مستقل طور پر -

*you don't earn your k.* : تم اپنی روزی نہیں کماتے ہو -

**Keeper**, *n.* : ( ۱ ) رکھنے والا وغیرہ - ( ۲ ) شکار گاہ کا محافظ - ( ۳ ) پاگل کا نگران - ( ۴ ) انگوٹھی ؛ خصوصاً شادی کی انگوٹھی کے ساتھ کا چھلا -

**Keeping**, *n.* : ( ۱ ) رکھنا وغیرہ - ( ۲ ) نگرانی ، حفاظت - ( ۳ ) ہم آہنگی ؛ مناسبت ؛ میل - ( ۴ ) دیر تک رہ سکنے والا - رکھ کر کھانے کے قابل یا نہ بگڑنے والی چیز -

*in k. with* : ہم آہنگ ؛ مناسبت رکھنے والا -

*k. apples* : جلدی نہ بگڑنے والے سیب -

*k.-room* : ( امریکا ) دیوان خانہ ؛ نشست کا کمرہ -

*out of k. with* : خارج از آہنگ ؛ بے میل -

**Keepsake**, *n.* : ( ۱ ) نشانی ؛ یادگار - ( ۲ ) خوشنما مگر بے لطف ؛ دیکھنے ہی دیکھنے کا - ( ۳ ) انیسویں صدی کے اوائل کے ادبی سالناموں کی طرح جو ( Keepsakes ) کہلاتے تھے -

*Kef, Keif, Kief*, *n.* : ( ۱ ) بھنگ وغیرہ کا نشہ ، سرور ، کیف - ( ۲ ) سستی یا بیکاری میں مگن رہنا - (۳) بھنگ ، گانجا وغیرہ -

*Keffiyeh*, *n.* : کفیہ ؛ بدوی عربوں کا رومال جو سر پر کی پوشاک کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے -

*Kefir*, *n.* : ایک قسم کی جھاگ دار شراب جو مریضوں کو پلائی جاتی ہے -

**Keg**, *n.* : چھوٹا پیپا ( جس میں عموماً دس گیلن سے کم گنجائش ہوتی ہے ) -

**Kelp**, *n.* : ( ۱ ) ایک بڑی قسم کا صوت البحر یا دریائی گھانس - (۲) اس کی راکھ جس سے پہلے شیشہ ، صابن وغیرہ بنایا جاتا تھا -

**Kelpie,-py**, *n.* : ( اسکاٹستان ) دریائی بھتنا ( جو عموماً گھوڑے کی شکل میں دکھائی دیتا ہے اور مسافروں کو غرق کردیتا ہے ) -

**Kelson, Keelson**, *n.* : شہتیروں کی قطار جو فرش جہاز کے تختوں کو جہاز کے پیندے پر قائم رکھتی ہے -

**Kelt &c.** : دیکھو Celt &c -

**Kemp**, *n.* : اون کے موٹے بال ؛ موٹی اون -

**kempy**, *a.* : موٹی اون کا ؛ موٹی اون کی طرح -

**Ken**, *n.* : ( ۱ ) دائرۂ نظر ؛ حد نظر - ( ۲ ) دائرۂ علم ؛ حد ادراک -

*in one's k.* : ( کسی کی ) حد نظر یا حد علم کے اندر -

*out of, beyond one's k.* : ( کسی کی ) حد نظر یا حد علم سے باہر -

**Ken**, *v. t.* (Kent) : ( ۱ ) ( اب صرف اسکاٹستان اور شمالی انگلستان میں استعمال ہوتا ہے ) دیکھ کر پہچاننا ؛ صورت آشنا ہونا - ( ۲ ) جاننا -

**Kennel**, *n.* & *v. i.* & *t.* : ( ۱ ) سگ خانہ ؛ کتا گھر ؛ کتوں کے رہنے کی جگہ - ( ۲ ) ادنیٰ درجے کا مکان ؛ ذلیل مکان - ( ۳ ) سگ خانے میں رہنا یا جانا - ( ۴ ) سگ خانے میں رکھنا -

**Kennel**, *n.* : موری ؛ بدرو ؛ نالی -

**Kenosis**, *n.* : ( دینیات ) ( مسیح کا ) ترک الوہیت ؛ بشریت مسیح ؛ حضرت عیسیٰ کا انسانی شکل اختیار کرتے وقت کلی یا جزوی طور پر الوہیت سے دست بردار ہونا -

**kenotic**, *a.* : ( مسیح کے ) ترک الوہیت کے متعلق یا کا -

**kenoticism**, *n.* : ( مسیح کے ) ترک الوہیت کا عقیدہ -

**Kentish**, *a.* : ( انگلستان کے (ضلع) کینٹ کا -

*K. fire* : نعرہ ہائے تحسین یا نفرین کی بوچھار ؛ پسندیدگی یا ناپسندیدگی کا طویل مظاہرہ -

*K. man* : مغربی کینٹ کا باشندہ -

*K. rag* :- ایک قسم کا سخت چونے کا پتھر جو کینٹ میں پایا جاتا ہے -

**Kentledge**, *n.* : ( جہاز رانی ) کچا لوہا جو جہاز کا توازن قائم رکھنے کے لئے بھر لیا جاتا تھا -

**Kepi**, *n.* : فرانس کی فوجی ٹوپی جس میں اُفقی چوٹی ہوتی ہے -

**Kept** : دیکھو Keep -

**Keratose**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) سینگ کے سے مادہ کا - ( ۲ ) ایک قسم کا سینگ نما مادہ جو بعض اسفنجوں میں پایا جاتا ہے -

**Kerb**, *n.* : پتھر کے فرش یا سڑک کی پٹڑی کے کنارے کا پشتیبان -

*k.-stone* : پشتیبان پتھر -

**Kerchief**, *n.* :- سر پر اوڑھنے کا رومال ؛ ( شاعری ) دستی ؛ رومال -

**Kerchiefed**, *a.* : رومال دار -

**Kerf**, *n.* : (۱) شگاف ( خصوصاً جو آرے سے کاٹنے سے پڑ جائے ) - (۲) کٹے ہوئے درخت کا وہ سرا جدھر سے وہ کاٹا گیا ہے -

**Kermes**, *n.* : (۱) ایک کیڑے کی حاملہ مادہ جس کو پہلے بڑ کولہ جیسا پھل تصور کیا گیا تھا ؛ قرمز ( ایک کیڑا جس سے سرخ رنگ بنتا ہے )- (۲) سرخ رنگ جو ان کیڑوں کو خشک کرکے بنایا جاتا ہے ؛ قرمزی رنگ - (۳) شوخ سرخ رنگ کا سرمہ کا غیرقلمدار ترای سلفائیڈ ( trisulphide ) -

***Kermis***, *n.* : ھالینڈ وغیرہ کا موسمی میلہ جس میں بڑا اودھم مچتا ھے اور رنگ رلیاں منائی جاتی ھیں -

**Kern(e)**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) آئرستان کا سبک پوش ( کم اسلحہ ) پیدل سپاھی - (۲) کسان ؛ گنوار -

**Kernel**, *n.* : (۱) مغز ؛ میگنگ ؛ گودا ؛ ( گیہوں وغیرہ کی ) گری - (۲) مرکزہ ؛ نوات ( Nucleus ) - (۳) ( مجازاً ) مرکز ؛ جڑ ' اصل ؛ اساس ( کسی مسئلے یا معاملے وغیرہ کی - )

**Kerosene**, *n.* : مٹی کا تیل ؛ گھاس لیٹ ؛ گیس کا تیل -

**Kerry**, *K.blue*, *n.* : ایک قسم کا ٹیریر کتا -

**Kersey**, *n.* : ایک قسم کا چھوٹے عرض کا موٹا کپڑا جو لمبی اون سے تیار کیا جاتا ھے ؛ پٹو -

**Kerseymere**, *n.* : (۱) باریک بناوٹ کا اونی کپڑا ؛ ایک قسم کا پشمینہ - (۲) ( جمع ) اس کپڑے کی پتلون -

**Kestrel**, *n.* : ایک چھوٹی قسم کا باز ؛ شکرا -

**Ketch**, *n.* : دو مستولی چھوٹا جہاز جو ساحل کے قریب چلایا جاتا ھے -

**Ketchup**, *n.* : ٹماٹر ' کھمبی وغیرہ کے عرق کی پتلی چٹنی (Sauce) -

**Kettle**, *n.* : کیتلی -

*a pretty k. of fish* : بیڈھب معاملہ -

*kettle-drum* : (۱) نقارہ ؛ نوبت ؛ ڈنکا - (۲) شاندار عصرانہ ( چائے کی پارٹی ) -

*kettle-drummer* : نقارچی -

*k.-holder* : کیتلی کو پکڑ کر اٹھانے کا کپڑا وغیرہ ؛ صافی -

**kettleful**, *n.* : کیتلی بھر چیز -

**Kevel**, *n.* : ( جہاز رانی ) دھری میخیں یا کھونٹیاں جن پر بعض رسیاں لپٹی جاتی ھیں -

**Kew Gardens**, *n.* pl : (۱) کیو گارڈن ( لندن کا مشہور نباتاتی باغ ( botanical gardens ) -

**Key**, *n.* : (۱) کنجی ؛ چابی ؛ تالی ؛ کلید ؛ مفتاح - (۲) (مجازاً ) کنجی (معاملے وغیرہ کی ) ؛ دروازہ ؛ باب ؛ راہ - (۳) ( مجازاً ) چوکی ؛ وہ مقام جو موقعے کے لحاظ سے سمندر یا خشکی کے کسی حصے پر نگرانی قائم رکھنے کے لئے مناسب ھو - (۴) حل ؛ تشریح ؛ تفسیر ؛ غیر زبان کی کتاب کا ترجمہ - (۵) ریاضی کے مسائل کے حل کی کتاب ؛ شرح مسائل ریاضی - (۶)( موسیقی) آھنگ ؛ ایک سلسلے کے سُر - (۷) ( مجازاً ) لہجہ ؛ طرز خیال؛ طرز ادا ؛ اسلوب بیان - (۸) پتی ؛ لکڑی یا دھات کا ٹکڑا جو مضبوطی کیلئے دوسرے ٹکڑوں کے درمیان جڑ دیا جائے ؛ گچ کی تہ جو لکڑی کے تلے تختوں کے درمیان دیوار کی مضبوطی کے لئے چڑھاتے ھیں - (۹) ساز کے پردے - (۱۰)ٹائپ رائٹر کی کنجی - (۱۱) پیچ کش ؛ گھڑی کی چابی - (۱۲) ( جمع ) پوپ کے مذھبی اختیارات -

*get, have, the k. of the street* : رات کو گھر سے باھر نکال دیا جانا ؛ بے خانماں ھونا -

*golden, silver, k.* : رشوت ؛ زر رشوت -

*House of Kk.* : جزیرۂ مین کی مجلس وضع قوانین کا شعبۂ انتخابات -

*keyboard* : ( ساز کے ) پردوں کا تختہ -

*k. -bugle* : وہ بگل جس میں آواز کے اتار چڑھاو کیلئے کنجیاں لگی ھوتی ھیں ؛ چابی بگل -

*keyhole* : قفل کا سوراخ یا منہ -

*k.industry* : بنیادی صنعت -

*k.-note* : بنیادی سر ؛ بنیادی خیال ؛ تصور -

*k.-ring* : کنجیوں کا چھلا -

*keystone* : محراب کے بیچ کا پتھر ؛ ٹاٹ ؛ ( خیالات کا ) مرکز ؛ محور ؛ بنیادی اصول -

*master k.* : ھر قفلی کنجی ؛ ایسی کنجی جو ھر طرح کے قفلوں پر لگ سکے -

*power of the kk.* : پاپائی اختیارات -

*St Peter's kk.* : صلیب نما متقاطع کنجیاں ( پوپ کا مارکہ ) -

**Keyless**, *a.* : بے کلید -

**Key**, *v. t.* : (۱) پچر جڑانا ؛ بلی یا چٹخنی لگانا ؛ آلپن لگانا - (۲) ( باجوں کے ) سر ٹھیک کرنا ؛ تاروں کو کسنا -

*k. up* : ( مجازاً ) ( کسی شخص کو کسی بات پر ) ابھارنا - (۳) بڑھا دینا ( اشتیاق ' ھمت وغیرہ ) -

**Key**, *n.* : (۱) نیچا جزیرہ - (۲) ( سمندر میں سطح آب سے نیچے ) چٹانوں کا سلسلہ یا ریت کا تودہ -

***Khakan***, *n.* : خاقان ؛ بادشاہ ؛ سلطان -

**Khaki**, *a. & n.* : (۱) خاکی ؛ مٹیالا - (۲) خاکی کپڑا -

**Khamsin**, *n.* : خمسین ؛ مصر کی جنوبی یا جنوب مشرقی گرم ھوائیں ( جو مارچ اپریل اور مئی کے مہینوں میں پچاس دن تک چلتی رھتی ھیں ) -

**Khan**, *n.* : خان ؛ افغانستان ' وسط ایشیا وغیرہ کے حکمرانوں اور عہدہ داروں کا خطاب - (۲) ( تاریخ ) تار تاری اور ترکی قبیلوں کا فرمانروا ؛ ( قرون وسطی میں ) بادشاہ چین ؛ خاقان چین -

**khanate**, *n.* : خان کی قلمرو ( یا حکومت ) -

**Khan**, *n.* : کاروانسرائے -

***Kheda***, ***Keddah***, *n.* : کھیدا ( بنگال وغیرہ میں ھاتھیوں کے پکڑنے کا باڑہ یا احاطہ ) -

**Khedive**, *n.* : خدیو ( مصر ) -

**khediv(i)al**, *aa.* : خدیوی ' خدیو کا -

***Khidmutgar***, *n.* : خدمت گار ؛ بیرا -

**Khilifat**, *n.* : خلافت

*k.agitation* : ھندوستان کی تحریک خلافت (جنگ عظیم کے بعد)-

**Kibble**, *n.* : ( لوھے کی کانوں میں ) ڈول جس سے کچا لوھا نکالتے ھیں -

**Kibble**, *v. t.* : دلنا ( غلے وغیرہ کو ) -

**Kibe**, *n.* : بوائی -

*tread on person's kk* : کسی شخص کے احساسات کو ٹھیس لگانا-

***Kibitka***, *n.* : (۱) تاتاریوں کا گول خیمہ جو نمدے سے ڈھکا ھوتا

ھے ؛ تاتاری خیمہ ؛ نمد ڈیرہ - (۲) تا تاری گھرانا ، کنبہ ،
خاندان ؛ روس کی چوچھےدار برف گاڑی ( sledge ) -

**Kiblah**, *n.* : قبلہ ؛ سمت قبلہ -

**Kibosh, n.** : ( عامیانہ ) مہمل بات ؛ لغو بات -

*put the k. on* : مار ڈالنا ؛ ختم کر دینا ؛ سر پر ضرب لگانا -

**Kick, n.** : (۱) لات ؛ ٹھوکر - (۲) ( روز مرہ ) جان ؛ دم ؛ مزاحمت کی قوت - ( فیر کرتے وقت ) بندوق کا دھکا - (۴) ( فٹ بال ) کک ؛ ٹھوکر -

*drop-k.* : ( فٹ بال ) وہ کک ( ٹھوکر ) جو گیند کو گرا کر لگائی جائے -

*k. off* : ( فٹ بال ) پہلی کک ( جس سے کھیل شروع ہوتا ھے ) -

*k.-starter*: موٹر سائیکل کا پرزہ جسےپیر سے دبانےسےوہ چلتی ھے -

*more kk. than halfpence* : باتیں کم لاتیں زیادہ ؛ مہربانی کم سختیاں زیادہ -

*place-k.* : دیکھو place -

**Kick, v. i. & t.** : (۱) لات مارنا ؛ ٹھوکر مارنا ؛ لات چلانا ؛ لات پھینکنا - (۲) حقارت سے رد کرنا ؛ ٹھکرانا ( حقارت سے ) - (۳) لات مارکر ھٹانا یا بھگانا - (۴) (فٹ بال) کک مارکر گول کرنا -

*k. against the pricks* : دیوار سے سر پھوڑنا؛ لات مار کر چوٹ کھانا ؛ مزاحمت کرکے نقصان اٹھانا -

*kicking-strap* : گھوڑے کی لاتوں کو روکنے کے لئے بندھن باندھنا ؛ لات بندھن -

*k. off*: پیرجھٹک کر (جوتے) اتار پھینکنا؛ (فٹ بال) پہلی کک لگانا -

*k. one's heels* : دیکھو Heel -

*k. one upstairs*: ( کسی کو ) لارڈ وغیرہ کا خطاب دےکر سیاسی میدان سے ھٹا دینا ؛ ( کسی کو ) ترقی دینا استحقاقاً نہیں بلکہ کسی دوسرے نقطۂ نظر سے -

*k. the bucket* : ( عامیانہ ) مرنا -

*k. up* : ( دھول ) اڑانا ؛ ( گڑبڑ ، شور و فساد ) مچانا -

*k. up its heels* : ( گھوڑے کا ) لاتیں اچھالنا -

**Kick, n.** : کانچ کی بوتلوں کے پیندے کے دندانے -

**Kicker**, *n.* : (۱) لات مارنے والا ؛ لاتیں اچھالنے والا - (۲) دولتی جھاڑنے والا گھوڑا -

**Kickshaw**, *n.* : ( ۱ ) وہ نفیس غذا جس سے اشتہا رفع نہ ھو مثلاً نمش - (۲) کھلونا ؛ بے حقیقت یا حقیر چیز -

*give k. to a hungry person* : بھوکے کو نمش دینا -

**Kid**, *n. & v. t. & i.* : (۱) بز غالہ ؛ بکری کا بچہ ؛ میمنہ - ( ۲ ) کِڈ ؛ بکری کے بچے کا چمڑا جو دستانوں اور جوتوں کے لئے استعمال کیا جائے - (۳) جننا ؛ بکری کا بچہ جننا ؛ بچہ دینا -

*k. -glove* : ( مجازاً ) نواب ؛ حد سے زیادہ نفاست پسند ؛ روز مرہ کے کاموں سے عار رکھنے والا -

*the Kk.* or *k.* : صورت عیوق کے دو چھوٹے ستارے -

**Kiddy, n.** : ( عامیانہ ) بچہ ؛ چھوٹا بچہ -

**Kid**, *v. t. & n.* : ( عامیانہ ) دم ؛ جھانسا - (۲) دم دینا ؛ جھانسا دینا -

**Kid, n.** : چھوٹا کٹھڑا یا کٹھولی ( خصوصاً وہ جس میں ملاح کھانا کھاتے ھیں ) -

**Kidderminster**, *n* : ضلع وسٹر کا ایک قصبہ ؛ کڈر منسٹر -

*K. -carpet* : اس قصبے کی بنی ھوئی دو رنگی پٹی دار دری -

**Kiddle**, *n.* : (۱) جال روک ( بہت بڑا جال جو مچھلی پکڑنے کے لئے دریا میں لگایا جاتا ھے )- (۲) دندانے دار جالوں کا سلسلہ ( جو سمندر کے کنارے پھیلاتے ھیں ) -

**Kidnap**, *v. t.* : (۱) ( بچہ کو ) چرا لے جانا - (۲) ( کسی کو ) ناجائز طور پر جبراً لے بھاگنا -

**kidnapper**,*n.* : (۱) بالک چور- (۲) (کسی کو) جبراً لےبھاگنےوالا -

**Kidney**, *n.* (۱) گردہ - (۲) مزاج ؛ سرشت ؛ طینت ؛ طبیعت - (۳) قسم ؛ طبقہ ؛ جنس -

*k. bean* : ایک قسم کی سیم کی چھوٹی پھلی؛ فرانسسی سیم کی گردے نما آلو ؛ بیضوی آلو -

*k. potato* :

*man of the right k.* : صحیح طبیعت انسان -
چھوٹی پھلی ؛ ایک قسم کی پھلی -

**Kief** : دیکھو Kef -

**Kie-Kie**, *n.* : نیوزی لینڈ کی ایک بیل جس کے پتوں کی ٹوکریاں بنائی جاتی ھیں -

**Kier**, *n.* : مانٹ جس میں کپڑوں کو میل چھانٹنے کے لئے جوش دیتے ھیں ؛ شوب دیگ ( ج ) -

**Kilderkin**, *n.* : شراب کا پیپا جس میں ۱۶ یا ۱۸ گیلن کی گنجائش ھوتی ھے ؛ یہ پیپا بطور پیمانہ؛ کلڈر کن -

**Kill**, *v. t. & i.* : (۱) مار ڈالنا ؛ قتل کرنا - (۲) ( بیماری زھر وغیرہ کا ) ھلاک کرنا ؛ موت کا سبب ھونا ؛ ختم کردینا - (۳) گردن مارنا ؛ پھانسی دینا - (۴) شکار کرنا ؛ مارنا ؛ ( جانوروں کو ) کاٹنا ؛ ذبح کرنا - (۵) ( افسانے وغیرہ میں کسی کیرکٹر کو ) مار ڈالنا ؛ ختم کردینا - (۶) ( پودوں کو ) مارنا ؛ باڑھ مارنا - (۷) ( بیماری کا ) ازالہ کرنا ؛ زائل کرنا ؛ استیصال کرنا - (۸) (احساسات وغیرہ کو ) مارنا ؛ دور کردینا - (۹) ( شوخ رنگ کو متضاد رنگ سے ) دھیما کردینا - (۱۰) (وقت) کاٹنا ، گذارنا - (۱۱) ( تعریف ، خاطر تواضع کی کثرت سے ) ناک میں دم کردینا ؛ دق کر دینا - (۱۲) ( ٹینس ) ( گیند کو اس طرح سے مارنا کہ حریف واپس نہ کرسکے- (۱۳) (فٹ بال) (گیند کو) بالکل ساکن کردینا- (۱۴) ( پارلیمنٹ ) کسی تحریک کو فاش شکست دینا- (۱۵) اچھا یا زیادہ گوشت نکلنا -

*k. -devil* : مچھلی کا مصنوعی چارہ جوپانی میں ناچتا رھتا ھے-

*k.-joy* : عیش منغض کرنے والا ؛ رنگ میں بھنگ کرنے والا -

*k. off*: ( قتل کرکے لوگوں سے ) چھٹکارا پانا -

*k. -time* : بے شغلی کا وقت کاٹنے کا ( مشغلہ ) -

*k. with kindness* : بے موقع مہربانی سے سخت نقصان پہنچانا -

*k. your villain in the last chapter* : اپنے شریر کیرکٹر کو آخری باب میں مار ڈالو -

*pigs do not k. well at that age* : اس عمر میں سور میں زیادہ گوشت نہیں نکلتا -

**killing**, *a.* : (۱) قاتل - (۲) (مجازاً) نہایت خندہ انگیز ؛ قاتل ( آنکھیں وغیرہ ) -

**killingly**, *adv.* : قاتلانہ -

**Kill**, *n.* : (۱) قتل - (۲) کاٹا ھوا یا ذبح کیا ھوا جانور ؛ راس - (۳) شکار میں مارے ھوے جانور ؛ شکار -

**Kiln**, *n.* : بھٹی ؛ گلخن -
*brick-k.* : پجاوہ ؛ پزاوہ -
*K.-dry* : بھٹی میں سکھا نا -
*lime-k.* : چونے کی بھٹی -
**Kilo-** : ( سا بقہ یونانی بہ معنی ) ھزار -
*kilogram (me)* : کلو گرام -
*kilogrammetre* : وہ طاقت جو ایک کلوگرام کوایک میٹر اٹھاسکے -
*kilolitre,-liter* : کلولیٹر؛ ایک ھزار لیٹر(۱ ۳ء۳۵ مکعب فت) کا پیمانہ -
*kilometre,-meter* : کلومیٹر؛ایک ھزار میٹر(۳۲۸۰ء۸۹ فت) کا پیمانہ -
*kilometric (al)* : کلو میٹری ؛ اس پیمانے کا -
**Kilt**, *v. t.* : (دامن کو یا سائے کو ) سمیٹ کر کمر سے لپیٹ لینا -
**Kilt**, *n.* : (ا) گھا گرا ( اسکا چستان کے پہاڑی مردوں کا پہنا و ا جو عورتوں کے سائے سے مشابہ ھوتا ھے ) -
**kiltie**, *n.* : گھاگرے والا ؛ اسکا چستان کا پہاڑی سپا ھی -
**Kin**, *n. & a.* : ( ا ) خاندان ؛ گھرانا - ( ۲ ) اعزا ؛ رشتے دار - ( ۳ ) عزیز؛ قرابت دار -
*comes of good k.* : اعلی خاندان سے ھے -
*kith & k.* : رشتہ دار؛ قرابت دار -
*near of k.* : قریبی رشتہ دار -
*of k.* : (ا) رشتہ دار- (۲) ھمرنگ؛ ھم مزاج؛ ھم مذاق؛ ھم سرشت-
**kinless**, *a.* : ناتھا ؛ جس کا کوئی رشتہ دار نہ ھو -
**-kin** : لاحقۂ تصغیر ( مثلاً lamkin = بھیڑ کا بچہ ) -
**Kinchin**, *n.* : ( تملق کے موقعے پر ) ( پیارا ) بچہ ؛ منا -
*k. lay* : بچوں سے سودے سلف کے پیسے ھتیا لینا ؛ ( بچوں کے ساتھہ ) اچکا پن -
**Kincob**, *n.* : کمخوا ب -
**Kind**, *n.* : (ا) ( حیوانات یا نباتات کی ) نوع ؛ نسل ؛ جنس - (۲) قسم ؛ قماش ؛ طرح - (۳) (قدیم) قدرت؛ عالم فطرت ؛ عالم طبیعی - (۴) (قدیم) سرشت؛ طینت- (۵) ماھیت؛ کیفیت؛ کیف -
*he is a k. of stockbroker* : وہ صرافے کے دلال کی قسم سے ھے -
*human. k.* : بنی نوع انسان -
*I k. of expected it* : (روز مرہ) میں ایک حد تک اس کا متوقع تھا-
*in k.* : (ادائی) بالجنس ؛ خام اشیا کی صورت میں -
*nothing of the k.* : ( حقارت) سے ایسا ھرگز نہیں -
*repay his insolence in k.* : اس کی بد تمیزی کا ترکی بہ ترکی جوا ب د و -
*we had a coffee of a k.* : ھم نے قہوہ پیا جو نام کا قہوہ تھا -
**Kind**, *a.* : (ا) رحیم؛کریم؛ رحم دل؛ با مروت؛ شفیق؛کرپال - (۲) مہربان؛ لطف و عنایت سے پیش آنے والا- (۳) (قدیم) پریمی؛محبت کا؛ محبت والا-
*k.-hearted.* : رحم دل -
**kindly**, *adv.* : مہربانی سے؛ شفقت سے -
**kindness**, *n.* : لطف وعنایت؛ مہربانی ؛ رحم دلی؛شفقت؛رحم؛ کرم-
**Kindergarten**, *n.* : کنڈر گارٹن ؛ بستان اطفال ؛ چھوٹے بچوں کا مدرسہ جہاں کھلونوں وغیرہ کے ذریعے سے تعلیم دی جاتی ھے -
**kindergartenism**, *n.* : کنڈر گارٹن کا طریقۂ تعلیم -
**Kindle**, *v.t. & i.* : (ا) سلگانا ؛ جلانا ؛ روشن کرنا ؛ (مجازاً) آگ سی لگا دینا ؛ مشتعل کرنا ؛ بھڑکانا - (۲) ( کسی کے جذبات کو یا کسی کو کسی کام پر ) اُکسانا ؛ اُبھارنا؛ جوش دلانا - (۳) جل اُٹھنا ؛ بھڑک اٹھنا - (۴) (مجازاً) مشتعل ھوجانا؛ تیز ھو جانا ؛ جوش اُٹھنا ؛ ھیجان پیدا ھونا ؛ چمکانا ؛ دھکانا ؛ دمکانا ؛ تمتما نا ؛ چمکنا؛ دمکنا ؛ دھکنا -
**kindling**, *n.* : (ا) سلگانا وغیرہ - (۲) (جمع یا واحد) چھپٹیاں جن سے آگ جلائی جاتی ھے -
**kindly**, *a.* : (ا) شفیق ؛ رحیم؛ کریم؛ رحم دل - (۲) (آب و ھوا وغیرہ ) خوشگوار؛ ساز گار ؛ موافق - (۳) قدیم؛ پیدائشی؛ جنمی -
*a k. Scot.* : پیدائشی یا جنمی باشندۂ اسکاچستان -
**Kindred**, *n. & a.* : (ا) رشتہ ؛ عزیز داری ؛ قرابت؛ نا تا - (۲) اتحادمذاق؛اتحاد طبیعت؛ روحانی رشتہ- (۳) یک جدی رشتہ دار؛ عزیز ؛ قرابت دار - (۴) (مجازاً) متعلق ؛ علاقہ رکھنے والا؛ مشابہ-
**Kine** : دیکھو cow -
**Kinematic**, *a. & n.* : (ا) حرکت مجردہ سے متعلق- (۲)(جمع)حرکیات مجردہ ؛ علم حرکت مجرد -
**kinematical**, *a.* : حرکیات مجرد کا -
**Kinematograph**, *n.* : وہ آلہ جس سے سینما کی تصویریں حرکت کرتی ھوی نظر آتی ھیں -
**Kinetic** *a. & n.* : ( ا ) حرکت کا ؛ حرکی ؛ متحرک - ( ۲ ) ( جمع ) حرکیات ا جسام ؛ علم حرکت اجسام-
*k. energy* : توانائی بالفعل -
*k. theory of heat, of gases* : یہ نظریہ کہ حرارت (اورگیس بننا ) ذرات کی حرکت پر مبنی ھے -
**King**, *n.* : ( ا ) بادشاہ ؛ شاہ ؛ ملک؛ خصوصاً موروثی بادشاہ - (۲) وہ شخص جو کسی تجارت میں نہا یت کامیاب ھو؛ ملک التجار؛ بہت بڑا تا جر مثلاً oil king, sugar king : ( ۳ ) پھلوں ترکاریوں وغیرہ کی بہترین قسم - ( ۴ ) ( شطرنج ) با د شا ہ - (۵) (تاش) بادشاہ -
*k. baby* : بچہ ؛ گھر کا راجہ -
*k.-bird* : (ا) ایک قسم کا پیلو (نیوگنی کا پرندہ) - (۲) امریکہ کا مکھی ما ر پرند ہ -
*k.-bolt* : بڑی بلی یا چٹخنی -
*k. Charle's Spaniel* : دیکھو spaniel -
*k.-crab* : شاہ سرطان -
*k.-craft* : کامیاب بادشاھت-
*k.-cup* : (ا) گل صد برگ- (۲)گل سافری -
*kingfisher* : رام چڑیا -
*k. Log, K. Stork.* : ( ا ) ظالم بادشاہ - (۲) نام کے بادشاہ ؛ شاہ شطرنج ؛ کمزور بادشاہ -
*k.-maker* : بادشاہ ساز ؛ بادشاہ گر ( خصوصاً ارل آف وارک جو ھنری ششم کے عہد میں تھا ) -
*K.-of-arms* : کالج آف آرمس کے پانچ صدر نقیبوں میں کا کوئی سا ایک نقیب -
*k. of beasts* : شیر -
*k. of birds* : عقا ب -
*k. of kk* : (ا) خدا- (۲)اکثر مشرقی بادشاھوں کا خطاب؛ شہنشاہ-
*k. of Terrors.* : موت -
*k, of the Castle* : بچوں کا ایک کھیل -
*k.-post* : سیدھا کھمبا جو بلندیدی یا دھنی سے میا ل

تک جاتا ھے -

*k.* 's *Bench, Bounty, Colour, Counsel, English, Evidence, Head, Highway, Pipe, Shilling, Weather*: دیکھو bench وغیرہ -

*k.* 's *bishop*: (شطرنج) شاہ کی (طرف کا) فیل -

*k.'s evil*: کنٹھ مالا ؛ خنازیر ( جس کے متعلق پہلے یہ خیال تھا کہ بادشاہ کے ھاتھہ لگانے سے زائل ھوجاتا ھے ) -

*k.* 's *knight*: ( شطرنج ) ( شاہ کی طرف کا ) گھوڑ -

*k.'s peg*: شامپین اور بر انڈی کا مرکب -

*king's roll*: اُن آجروں کی فہرست جنھوں نے یہ عہد کر لیا ھے کہ اجیروں میں ایک مقر رہ تعداد ان سپاھیوں کی رکھینگے جو جنگ عظیم میں شریک تھے -

*k.* 's *rook*: ( شطرنج) ( شاہ کی طرف کا ) رخ -

**kingless**, *a.*: بے بادشاہ -

**kinglike**, *a.*: بادشا ھا نہ -

**kingly**, *a.*: شاھانہ -

**kingliness**, *n.*: شان بادشاھی ؛ دبدبۂ بادشاہ -

**kingship** *n.*: بادشاھی -

**king**, *v. i. & t.*: حکومت کرنا ؛ باد شاہ کی طرح سلوک کرنا ؛ ( کسی کو ) بادشاہ بنانا -

**Kingdom**, *n.*: (۱) بادشاھت ؛ شاھی ؛ شاھی حکومت - (۲) بادشاہ کی قلمرو ؛ سلطنت - (۳) خدا کی روحانی بادشاھت ؛ حکومت الٰھی - (۴) قلمر و ؛ دائرہ حکومت - (۵) عالم ( عالم حیوانات وغیرہ) -

*animal k.*: عالم حیوانات -

*k.-come*: ( عامیانہ ) آخرت ؛ عقبیٰ -

*mineral k.*: عالم معدنیات -

*the k. of heaven*: رام راج ؛ حکومت الٰھی -

*United K.*: برطانیہ عظمیٰ و آئرستان -

*vegetable k.*: عالم نباتات -

**kingdomed**, *a.*: صاحب سلطنت -

**Kinglet**, *n.*: (۱) ( عموماً حقارت سے ) معمولی یا چھوٹا سا بادشاہ - (۲) ایک پرندہ جسکی چوٹی سنھری ھوتی ھے -

**Kingling**, *n.*: چھوٹا سا بادشاہ -

**Kink**, *n. & v. i. & t.*: (۱) ( تار ، زنجیر وغیرہ میں) پیچ ؛ بل ؛ گتھی ؛ ( مجازاً ) انوکھا خیال ؛ وھم ؛ خلل دماغ - (۲) گتھی ڈالنا ؛ الٹا بل دینا ؛ الٹا بل پڑنا ؛ گتھی پڑنا -

**kinky**, *a.*: گتھی دار ؛ خلل دماغ والا وغیرہ -

**Kinkajou**, *n.*: racoon کی قسم کا جانور ؛ قنکاج -

**Kinnikinic**, *n.*: (۱) برگ سماق ؛ بید مجنوں کی چھال وغیرہ کا مرکب جو تمباکو کی جگھہ یا تمباکو کے ساتھ استعمال کیا جاتا ھے - (۲) کوئی پودا جو اس غرض کیلیئے استعمال کیا جائے -

**Kino**, *n.*: مختلف درختوں کا کتھا نما گوند جو دوا کے طور پر اور چمڑے کو پکانے میں استعمال ھوتا ھے -

**Kinsfolk**, *n. pl.*: ( ادب) اعزا و اقربا ؛ بھائی بند ؛ قریبی رشتہ دار -

**Kinsman**, *n.*: عزیز -

**Kinswoman**, *n.*: عزیز ( عورت ) -

**Kinship**, *n.*: (۱) یک جدی رشتہ داری ؛ قرابت - (۲) اتحاد مذاق ؛ اتحاد طبیعت ؛ روحانی رشتہ -

**Kintal**: quintal کی قدیم شکل -

**Kiosk**, *n.*: (۱) ( ترکی و ایران ) کھلا ھوا چھوٹا خیمہ - (۲) ( فرانس اور بلجیم ) اخبارات اور بینڈ وغیرہ رکھنے کا ٹھاٹر یا مچان -

*Yildiz k.*: یلدیز کوشک ؛ سلطان ترکی کا محل -

**Kip**, *n.*: کم عمر جانور یا پٹھے کا چمڑا -

**Kip**, *n.*: ( عامیانہ ) (۱) اقامت گاہ جس میں بہت سے لوگ رھتے ھیں - (۲) کرائے کا کمرہ - (۳) بستر ؛ پلنگ -

**Kipper**, *n.*: (۱) (انڈوں کے زمانے میں ) نر سامن مچھلی - (۲) نمک لگا کر اور دھنواں دے کر سکھا ئی ھوئی مچھلي خصوصاً ھیرنگ -

**Kipper**, *v. t.*: ( سامن ، ھیرنگ، وغیرہ مچھلیوں کو ) نمک اور کالی مرچ لگا کر اور دھنواں دیکر سکھانا -

**Kirghiz**, *a. & n.*: (۱) ایک مغل قوم ؛ کرغز - (۲) اس کی زبان ؛ کرغزی -

**Kirk**, *n.*: ( اسکاٹستان اور شمالی انگلستان ) گرجا -

*K. of Scotland*: اسکاٹستان کلیسا -

*kirkman*: اس کلیسا کا پیرو -

*k. session*: اسکاٹستانی کلیسا اور دوسرے ( presbyterian ) کلیساؤں کی مجلس ماتحت -

**Kirsch (wasser)**, *n.*: ایک قسم کی شراب جو جنگلی گلاس ( cherry ) کو اونٹا کر کشید کی جاتی ھے -

**Kirtle**, *n.*: ( قدیم ) عورتوں کا ڈھیلا سایا - (۲) جامہ ؛ چوغہ ؛ فرغل -

**Kismet**, *n.*: قسمت ؛ تقدیر ؛ نصیبہ -

**Kiss**, *n.*: (۱) بوسہ ؛ پیار ؛ چوما - (۲) ( بلیرڈ ) دو متحرک گیندوں کا تصادم - (۳) ایک قسم کا آلوچہ -

**Kiss**, *v. t.*: (۱) ( خیر مقدم یا اظہار کے طور پر ) بوسہ لینا ؛ پیار کرنا ؛ چومنا - (۲) ( ادب سے ) بوسہ دینا ؛ چومنا - (۳) ( بلیرڈ ) دو گیندوں کا حرکت کی حالت میں ٹکرانا -

*k. away*: ( آنسو ) چوم کر پاک کرنا -

*k. hands* or *the hand*: ( بادشاہ کی) دست بوسی کرنا -

*k.-in-the-ring*: لڑکے لڑکیوں کا کھیل جس میں ایک شخص جنس مخالف کے دوسرے شخص کا تعاقب کرتا ھے اور بوسہ لیتا ھے -

*k.-me quick*: (۱) ایک پودا - (۲) ایک قسم کی چھوٹی زنانہ ٹوپی جو سر کے پچھلے حصے پر رکھی جاتی ھے - (۳) زلف -

*k. the book*: انجیل کو بوسہ دیکر حلف اُٹھانا -

*k. the dust*: (۱) گڑگڑانا ؛ عاجزی کرنا - (۲) قتل ھونا ؛ خاک و خون میں لوٹنا -

*k. the ground*: (۱) ( عقیدت و احترام ظاھر کرنے کے لئے ) سر کے بل زمین پر لیٹ جانا ؛ سجدہ کرنا - (۲) ( مجازاً ) نیچا دیکھنا -

*k. the rod*: سزا کو عاجزی سے برداشت کرنا -

**kissable**, *a.*: چومنے کے قابل ؛ قابل بوسہ -

**kissably**, *adv.*: پیارے طریقہ پر -

**Kissing**, *a.*: ( فعل کے معنوں میں ) -

*k. -crust* : وہ نرم پپڑی جو دو روٹیوں کے تنور میں پکاتے وقت ایک سے دوسری میں چپک جاتی ھے -

**Kissing,** *n.* : بوسہ لینا ؛ چومنا وغیرہ -

*k. -gate* : حرف u یا v کی شکل کا دروازہ -

*k. kind* : مہرو محبت کا تعلق رکھنے والا

**Kit,** *n.* : (۱) کٹھوتی - (۲) سپاہیوں کا تھیلا - (۳) وہ ساماں جو اس کے اندر ھو - (۴) کپڑے بستر وغیرہ (خصوصاً سفر کے لئے بندھا ھوا اسباب) ؛ سامان ، رخت سفر - (۵) (کاریگر خصوصاً موچی کا) ساز و سامان -

*k. -bag* : سپاھی یا مسافر کے سامان کا تھیلا -

**Kit :** kitten کا مخفف -

**Kit,** *n.* : (شاذ) چھوٹی سی سارنگی جو ناچ کا معلم استعمال کرتا ھے -

**Kit-cat,** *n., K. Club* : whig (حریت پسند) پارٹی کا کلب جو جیمس ثانی کے عہد میں قائم کیا گیا تھا ؛ اس کلب کا ممبر -

*k. (portrait)* : نصف قد سے کم کی تصویر جس میں ہاتھ بھی شامل ھوں -

**Kitchen,** *n.* : باورچی خانہ ؛ مطبخ ؛ رسوئی -

*k. garden* : ترکاری باغ -

*k. maid* : باورچی کا مددگار ؛ میٹ

*k. -midden* : دیکھو Midden -

*k. physic* : عمدہ اور کافی غذا -

*k. -stuff* : باورچی خانہ کے ضروریات خصوصاً ترکاری وغیرہ -

**Kitchener,** *n.* : (۱) خانقاہ کے باورچی خانہ کا داروغہ - (۲) اونچا چولھا جس میں دیگچیوں کے لئے لوھے کے خانے بنے ھوتے ھیں -

**Kite,** *n. & v. i. & t.* : (۱) چیل ؛ زغن - (۲) ظالم اور لالچی آدمی ؛ چمرگدہ ؛ ٹھگ ؛ اچکا ؛ عیار - (۳) پتنگ ؛ کنکوا - (۴) (جمع) جہاز کے سب سے اونچے بادبان جو ھلکی ھوا میں کھول دئے جاتے ھیں - (۵) (کاروباری اصطلاح) (قرضہ کا) تمسک یا ھنڈی ؛ ادھار ھنڈی - (۶) چیل کی طرح اڑنا یا اڑانا - (۷) ادھار ھنڈی میں تبدیل کرنا -

*fly a k.* : (۱) عوام کی رائے کا اندازہ کرنے کے لئے کوئی تجربہ کرنا - (۲) ادھار ھنڈی کے ذریعہ روپیہ قرض لینا -

*k. balloon* : پتنگ‌غبارہ ؛ بیضوی شکل کا غبارہ جو فوجی مشاھدے کے لئے اڑایا جاتا ھے اور رسی کے ذریعہ کسی چیز سے اٹکا رہتا ھے -

**Kith,** *n., K. & kin* : اعزہ اور احباب ؛ اعزہ و اقربا -

**Kitten,** *n. & v. t.* : (۱) بلی کا بچہ - (۲) شوخ ، چلبلی لڑکی - (۳) (بلی کے بچے) دینا -

**kittenish,** *a.* : شوخ ؛ چلبلی ؛ بلی کے بچہ جیسا -

**Kittereen,** *n.* : (جزائر غرب الہند) ایک گھوڑے کی گاڑی ؛ یکہ -

**Kittwake,** *n.* : ایک قسم کی مرغابی -

**Kittle,** *a.* : نازک ؛ مشکل ؛ دشوار ؛ تکلیف دہ (اب صرف ذیل کے اسکاٹستانی فقرے میں مستعمل ھے) -

*k. cattle* : (مویشی کے لئے) جو قابو میں نہ رھے ؛ (مجازاً) ھٹیلا ، متلون المزاج -

**Kittul, Kitool,** *n.* : (۱) ایک قسم کی کھجور کا درخت - (۲) اس کے پتوں کے ڈنٹھل کے مضبوط سیاہ ریشے -

**Kitty,** *n.* : بلی کے بچے کا پیار کا نام -

**Kiwi :** = Apteryx

**Klepht,** *n.* : ان یونانیوں میں سے ایک جنہوں نے پندرھویں صدی میں ترکوں کے یونان فتح کرلینے کے بعد پہاڑوں میں اپنی خود مختاری کو قائم رکھا - (۲) ڈاکو ؛ قزاق -

**Kleptomania,** *n.* : ایک مرض جس میں انسان بے ضرورت چوری کرتا ھے ؛ جنون سرقہ -

**kleptomaniac,** *n.* : مجنون سرقہ -

*Klipspringer,* *n.* : جنوبی افریقہ کا چھوٹا چکارہ -

**Kloof,** *n.* : جنوبی افریقہ کی تنگ کھوہ وادی یا گھاٹی -

**Knack,** *n.* : (۱) سلیقہ ؛ ڈھب - (۲) نئی ترکیب ؛ عمدہ ترکیب - (۳) (کام یا باتیں کرنے کا) خاص ڈھب ، سبک دستی ؛ صفائی - (۴) انوکھی عادت ؛ خاص ادا -

**knacky,** *n.* : نئی ترکیبیں سوچنے والا ؛ خاص سلیقہ رکھنے والا -

**Knacker,** *n.* : (۱) وہ شخص جو از کار رفتہ گھوڑوں کو ذبح کرنے کے لئے خریدتا ھے ؛ اسپ قصاب ؛ گھڑ قصائی - (۲) وہ شخص جو پرانے جہازوں ، مکانوں وغیرہ کو خرید کر ان کا مسالا کام میں لاتا ھے

**knackery,** *n.* : اسپ قصابی -

**Knag,** *n.* : لکڑی کی گرہ ، گانٹھ ؛ شاخ کی جڑ -

**knaggy,** *a.* : گرہ دار -

**Knap,** *n.* : (مقامی بول چال) پہاڑی کی چوٹی ؛ سطح مرتفع -

**Knap,** *v. t.* : (۱) سڑک بنانے کے لئے ہتوڑے سے (پتھر) توڑنا - (انجیل ، مقامی بولی) کھٹکھٹانا ؛ کھٹ کھٹ کرنا ؛ (اس طرح توڑنا کہ آواز پیدا ھو) -

**knapper,** *n.* : پتھر توڑنے والا -

**Knapsack,** *n.* : (سپاھیوں یا مسافروں کا) کرمچ کا تھیلا (جو پیٹھ پر باندھ لیا جاتا ھے) ؛ بغچہ ؛ بوغبند -

**Knapweed** *n.* : گھاس جس کا ڈنٹھل سخت اور پھول ارغوانی ھوتا ھے -

**Knar,** *n.* : لکڑی کی گانٹھ خصوصاً وہ ابھرا ھوا حصہ جو تنے پر یا جڑ کے نزدیک چھال سے ڈھکا ھوتا ھے -

**Knave,** *n.* : (۱) بد معاش ؛ مکار ؛ عیار ؛ شریر ؛ بے ایمان - (۲) (تاش) غلام -

**knavery, knavishness,** *nn.* : بد معاشی ؛ شرارت -

**knavish,** *a.* : شریر ؛ فریبی ؛ مکار ؛ بد معاش -

**knavishly,** *adv.* : شرارت سے ؛ بدمعاشی سے -

**knead,** *v. t.* : (۱) (آٹا وغیرہ) گوندنا ؛ ساننا ؛ مالنا ؛ سوندنا - (۲) (آٹا گوندھ کر) روٹی پکانا ؛ (مٹی گوندھ کر) برتن گھڑنا - (۳) (مجازاً) ملانا ؛ امتزاج دینا ؛ سمونا - (۴) پٹھے ملنا ؛ پٹھوں کی مالش کرنا ؛ چپی کرنا -

**kneadable,** *a.* : گوندھنے کے قابل -

**kneader,** *n.* : گوندھنے والا -

**Kneading,** *n.* : گوندھنا وغیرہ -

*k. -trough* : آٹا گوندھنے کا چوبی برتن ؛ کٹھڑا -

**Knee,** *n.* : (۱) گھٹنا - (۲) پوشاک کا وہ حصہ جس سے گھٹنے ڈھکے رہتے ھیں ؛ گھٹنا - (۳) گھٹنے کی شکل یا وضع کی کوئی چیز خصوصاً

لوھے یا لکڑی کا ایسا ٹکڑا جس میں زاویہ نما خم ھو : خمدار ٹکڑا ؛ قبضہ -

*bring* ( person ) *to his kk.* : مغلوب کرکے اطاعت پر مجبور کرنا ؛ ناک رگڑوانا -

*give a k. to*: (مکےباز کو) مقابلے کے وقفوں میں گھٹنے کا سہارادینا -

*is on the kk., of the gods* : ابھی تک ڈانواں ڈول ھے -

*k. -breeches* : گھٹنے تک کی برجیس -

*k. -cap* : (۱) ( گھٹنے کی ) چپنی - (۲) گھٹنا بند -

*k. -deep* : گھٹنوں تک گہرا -

*k. -hole (table)* : ( لکھنے کی میز جس کی ) دراز اور پاؤں کے درمیان گھٹنوں کے لیے جگہ بنی رھتی ھے -

*k.-joint* : (۱) گھٹنے کا جوڑ - ( ۲ ) قبضہ ؛ جوڑ -

*k.-pan* : دیکھو Pan -

*k.-swell* : ( باجے وغیرہ کا ) لیور یا کھٹکا جو گھٹنوں کے ذریعہ دبایا جاتا ھے تاکہ آواز میں زیر و بم پیدا کیا جاسکے -

*on one's kk.*: گھٹنوں کے بل ( کھڑا ھونا ' خصوصاً اطاعت ' منت سماجت ' احترام کے اظہار کے لئے ) -

**Knee, *v. t.*** : ( ۱ ) گھٹنا لگانا ؛ گھٹنے سے مس کرنا - (۲) ( چوکھٹے وغیرہ کو ) قبضوں سے جکڑنا - ( ۳ ) ( روز مرہ ) ( پتلون کے گھٹنے ڈھیلے کردینا -

**Kneel, *v. i.*** (Knelt) : گھٹنوں کے بل کھڑا ھونا یا جھکنا ( عاجزی' اطاعت ' احترام کے اظہار کے لئے ) -

**Knell, *n.*** : ( ۱ ) گھنٹی کی آواز ' خصوصاً اس گھنٹی کی جو موت کے بعد یا دفن کے وقت بجائی جاتی ھے ؛ ماتمی گھنٹی - ( ۲ ) ( مجازاً ) پیام اجل ؛ موت کی نشانی -

**Knell, *v. i. & t.*** : ( ۱ ) ( قدیم ) گھنٹی بجنا خصوصاً موت یا دفن کے وقت - ( ۲ ) ماتمی آواز نکلنا - ( ۳ ) ( مجازاً ) منحوس خبر دینا ؛ بد شگونی کرنا - (۴) (ماتمی) گھنٹی کے ذریعہ اطلاع کرنا -

**Knelt** : دیکھو Kneel -

**Knew** : دیکھو Know -

**Knickerbocker, *n.*** : ( ۱ ) نیویارک کا رھنے والا - ( ۲ ) ( جمع ) گھٹنوں پر سمٹی ھوئی ڈھیلی برجس ؛ نکر ؛ جانگیا -

**Knickers, *n.* pl.** : ( ۱ ) ( بول چال ) لفظ مذکورۂ بالا کا مخفف - ( ۲ ) عورتوں کی نیچے پہننے کا جانگیا -

**Knick-knack,-Nick nack, *n.*** : ( ۱ ) ھلکا نازک فرنیچر یا پوشاک ؛ ھلکی نفیس غذا - ( ۲ ) ٹوم چھلا ؛ کھلونا ؛ چھوٹی موٹی آرائشی چیزیں -

**(k) nick- (k) nackery, *n*** : نازک اور نفیس چیزیں ( مجموعی طور پر ) -

**(k) nick- (k) nackish, *a.*** : ( ۱ ) نازک یا نفیس ( ۲ ) کھلونا سا -

**Knife,*n.*** : ( pl. knives ) &, *v. t.* ( -fed ) : چاقو ؛ چھری - (۲) مشین کی چھری - (۳) چاقو مارنا یا بھونکنا ؛ چاقو سے کاٹنا -

*before you can say k.* : آناً فاناً یا اچانک؛ چشم زدن میں -

*k.-board* : ( ۱ ) چاقو چھری صاف کرنے کا تختہ - ( ۲ ) اُمنی بس (omnibus) کی چھت کی دھری بینچ -

*k.-boy* : کاٹنے چھری صاف کرنے والا ملازم -

*k.-edge* : ( ۱ ) چھری یا چاقو کی دھار - ( ۲ ) فولاد کا پرزہ جس پر رقاص ( گھڑی وغیرہ کا لٹکن ) جھولتا ھے - ( ۳ ) پہاڑ کا تنگ ڈھلواں کنارہ -

*k.-grinder* : ( ۱ ) چھری چاقو کی دھار بنانے والا - ( ۲ ) فسان ؛ سان -

*k.-machine* : چاقو چھری صاف کرنے کی مشین -

*k. rest* : ( میز پر رکھنے کا شیشہ یا دھات کا بنا ھوا ) چھری بردار -

*play a good k. & fork* : خوب سیر ھوکر کھانا؛ اچھی طرح کھانا -

*pocket k.* : ( ۱ ) قلمتراش - ( ۲ ) جیبی چاقو -

*table k.* : ( کھانے کی ) چھری -

*the k.* : چیر پھاڑ ؛ عمل جراحی -

*war to the k.* : شدید ' سخت خطرناک مہلک لڑائی -

**Knight, *n. & v. t.*** : ( ۱ ) فوجی مصاحب خصوصاً وہ جو کسی خاتون کی حمایت یا خدمت کے لئے وقف ھو؛ رستم رزم؛ مرد میدان- (۲) وہ اعلی خاندان کا شخص جسے بادشاہ نے کوئی معزز فوجی منصب عطا کیا ھو - (۳) نائٹ ؛ سردار - (۴) (تاریخ) وہ شخص جو پارلیمنٹ میں کسی ضلع کا نمائندہ ھو ( *k. of the shire* ) بھی انھی معنوں میں آتا ھے- ( ۴ ) ( شطرنج ) اسپ؛ گھوڑا - ( ۵ ) نائٹ؛ سردار ' جسے ملکی یا قومی خدمت کے صلہ میں سر کا خطاب ملے - ( ۶ ) ( رومائے قدیم ) رسالے کا سوار - (۷) ( یونان قدیم ) ایتھنس کا دوسرے درجہ کا شہری -

*k. Bahelor, Commander, Companion, Hospitaller, Templar* : دیکھو Bachelor وغیرہ -

*k.-errant* : ( ۱ ) مہم جو بانکا ؛ قرون وسطیٰ کا بانکا جو بہادری دکھانے کے موقعوں کی تلاش میں مارا مارا پھرتا تھا - ( ۲ ) ( مجازاً ) کمزوروں کا حامی ؛ ناقابل عمل بلند منصوبوں کے در پے ؛ خدائی فوجدار -

*k.-errantry.* : مہم جوئی؛ خدائی فوجداری؛ کمزوروں کی حمایت؛ ناقابل عمل بلند منصوبوں کے در پے ھونا -

*k.-heads* : دو کھڑی لکڑیاں جس کے سہارے بادبانی شہتیر ( bowsprit ) قائم رھتی ھے -

*k. of the post* : پیشہ ور جھوٹا گواہ؛ جھوٹی گواھی دے کر روزی کمانے والا -

*k.-service* : ( تاریخ ) جاگیر ؛ منصب ( فوجی خدمات کے عوض) -

**knighthood, *n.*** : نائٹ کا رتبہ ؛ سر کا خطاب -

**knightlike, knightly, *aa.*** : بانکوں کا سا ؛ بہادرانہ -

**knightly, *adv.*** : ( شعر ) بانکوں کی طرح ؛ بہادرانہ -

**Knightage, *n.*** : (۱) جماعت امرا ؛ طبقۂ امرا - ( ۲ ) فہرست و حالات امرا -

**Knit, *v. t. & i.*** ( knitted or knit ) : (۱) ( موزے وغیرہ ) بننا - ( ۲ ) بھویں سکوڑنا - ( ۳ ) گھٹا ھوا ھونا - ( ۴ ) (مجازاً) ( شادی وغیرہ کے ذریعہ ( رشتۂ اتحاد میں ) ملانا ؛ مربوط کرنا؛ ملنا ؛ رشتۂ ( اتحاد میں ) مربوط ھونا -

*k. needle* : بننے کی سلائی یا سوئی -

*k.up* : (۱) رفو کرنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) ختم کرنا ؛ خاتمہ کرنا ( بحث وغیرہ کا ) -

**Knitting, *n.*** : (۱) بننا وغیرہ - ( ۲ ) وہ چیز جو بنی جا رھی ھو-

**Knittle, *n.*** : ( جہاز رانی ) سوت کی پتلی ڈوری -

**Knob**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) مٹھیا ؛ موٹھ ؛ گرہ - (۲) گانٹھ ؛ گومڑی - (۳) لٹو ؛ میز یا دروازے کا دستہ - (۴) (شکر وغیرہ کا) چھوٹا سا ڈلا - (۵) (عامیانہ) سر - (۶) مرٹھ لگانا - (۷) گومڑی پڑنا ؛ ابھرنا -

*knobkerrie* : جنوبی افریقہ کے باشندوں کی چھوٹی سی موٹھ دار لاٹھی -

*knobstick* : (۱) موٹھ دار لاٹھی (خصوصاً بطور ہتھیار کے) - (۲) وہ مزدور جو ہڑتال کے زمانے میں مالک کار خانہ کا ساتھ دے -

**knobby**, *a.* : گومڑی دار ؛ گرہ دار -

**knobbiness**, *n.* : گومڑی دار ' گرہ دار ہونا -

**Knobble**, *n.* : مٹھیا ؛ چھوٹی موٹھ ؛ چھوٹی گانٹھ یا گومڑی -

**knobbly**, *a.* : گانٹھ دار ؛ گومڑی دار ؛ مٹھیا دار -

**Knock**, *v. t.* & *i.* : (۱) (لاٹھی وغیرہ کی) ضرب لگانا ؛ دھمکا - (۲) دستک دینا ؛ کنڈی کھٹکھٹانا ؛ دروازہ پیٹنا - (۳) (عامیانہ) حیرت زدہ کردینا ؛ چھکے چھڑا دینا ؛ چت کردینا - (۴) (ہتوڑے وغیرہ سے) ٹھوکنا یا نکالنا -

*k. about* : (۱) کنڈی کرنا ؛ اچھی طرح ٹھوکنا - (۲) سختی کا برتاؤ کرنا - (۳) آوارہ گردی کرنا ؛ لا ابالی زندگی بسر کرنا - (شرح) گھٹا دینا - (۶) (ریل وغیرہ پر لے جانے کے لئے) مشین کے پرزے الگ کر لینا تاکہ جگہ کم گھیرے -

*k. -about* : (۱) (کمرہ ٔ موسیقی میں) ہنگامہ خیز (تماشا)- (۲) آوارہ گردی - (۳) معمولی استعمال کے موٹے جھوٹے کپڑے -

*k. down* : (۱) (کسی کو) مار کر گرا دینا ؛ پٹک دینا ؛ پچھاڑ دینا - (۲) (مجازاً) پست کر دینا ؛ چت کردینا؛ پچھاڑ دینا - (۳) (نیلام یا ہراج میں) بولی ختم کرنا - (۴) (روز مرہ) (گانے وغیرہ کی) فرمائش کرنا - (۵) (قیمت) کم کر دینا ؛

*k. -down* : (۱) (لفظاً و مجازاً) شدید گرا دینے والی (ضرب) ؛ پست کر دینے والا (صدمہ) - (۲) (نیلام میں) کم سے کم (قیمت) ؛ وہ قیمت جس سے کم پر کوئی چیز نیلام نہیں ہو سکتی؛ سرکاری (قیمت یا بولی) ؛ (۳) عام لڑائی (جس میں ہر شخص شریک ہوسکے) -

*k. head* : (چینی رسم کے مطابق) جبیں سائی کرنا -

*k. into a cocked hat* : دیکھو Cock -

*k. -kneed* : ٹیڑھے گھٹنے والا ؛ پنگا -

*k. -knees* : چلنے میں رگڑنے والے گھٹنے -

*k.* (person &c) *on the head* : (۱) سر توڑ ڈالنا یا بے ہوش کرنا - (۲) (مجازاً) خاتمہ کر دینا (منصوبے وغیرہ کا)-

*k. off* : (۱) (ضرب سے) توڑ دینا ؛ کاٹ ڈالنا - (۲) کام چھوڑ دینا ؛ (کام) چھڑا دینا - (۳) (روز مرہ) (کام کو) تیزی سے ختم کرنا ؛ جلدی سے نبٹانا - (۴) (شعر یا نظم) گھسیٹ دینا ؛ فی البدیہہ کہہ دینا - (۵) (قیمت ' بل وغیرہ میں سے (رقم) وضع کر دینا -

*k.* one's *head against* : ٹکر کھانا ؛ (مجازاً) ناموافق حالات یا واقعات سے دو چار ہونا -

*k.* one *into the middle of next week* : (مار کر) بھگا دینا -

*k. out* : (۱) پائپ کو کسی چیز پر پٹک کر خالی کرنا - (۲) مکے باز کو پست کرکے ہرا دینا ؛ پالے باہر کر دینا - (۳) (مجازاً) مغلوب کرنا ؛ پست کرنا ؛ چھکے چھڑا دینا - (۴) (روزمرہ) جلدی سے کوئی تدبیر سوچنا ؛ منصوبہ گھڑنا -

*k. -out* : (۱) (مکے بازی میں) پالے باہر کر دینے والی ضرب - (۲) اس جتھے کا ایک شخص جو ملی بھگت کرکے نیلام یا ہراج میں کم قیمت پر مال خرید تا ہے اور نفع سے بیچتا ہے - (۳) نیلام میں ملی بھگت ؛ ملی بھگت کا نیلام -

*k. out of time* : (مکے باز کو) اس طرح بیکار کر دینا کہ وہ وقت پر مقابلے کے لئے نہ آ سکے -

*k.* person's *head off* : (مجازاً) (کسی سے) آسانی سے بڑھ جانا ؛ (کسی پر) سبقت لے جانا -

*k. the bottom out of* : (دلیل وغیرہ کو) باطل کر دینا ' توڑ دینا -

*k. together* : جلدی جلدی اکٹھا کرنا -

*k. under* : ہار ماننا ؛ مغلوب ہوجانا ؛ پچھڑ جانا -

*k. up* : (۱) (ہتوڑے وغیرہ سے) ضرب لگا کر ابھارنا - (۲) جلدی سے سوچنا یا گھڑنا - (۳) کرکٹ میں رن بنانا - (۴) کنڈی کھٹکھٹا کر (کسی کو) جگانا - (۵) تھکا دینا ؛ تھک جانا ؛ پست ہو جانا -

**Knock**, *n.* : (۱) مکا ؛ گھونسا ؛ ضرب (لاٹھی وغیرہ کی) - (۲) کھٹکھٹانا ؛ دستک ؛ پیٹنا (خصوصاً دروازہ) - (۳) (عامیانہ) کرکٹ کی اننگ -

*k. -up* : (کرکٹ وغیرہ میں) روز مرہ کا کھیل ؛ روزانہ مشق -

**Knocker**, *n.* : (۱) مارنے والا یا کھٹکھٹانے والا وغیرہ - (۲) دروازے کا کھٹکھٹا - (۳) کان کا موکل (عوام کا عقیدہ ہے کہ کان میں ایک موکل ہوتا ہے جو کھٹ کھٹ کرکے دھات کے موجود ہونے کی خبر دیتا ہے)-

*up to the k.* : (عامیانہ) مکمل طور پر -

**Knoll**, *n.* : چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلا -

**Knoll**, *v. t.* & *i.* : (قدیم) (گھنٹی) بجانا ؛ (گھنٹی کا) بجنا - (۲) گھنٹے بجانا (وقت بتانے کے لئے) - (۳) گھنٹی بجا کر بلانا -

**Knop**, *n.* : (قدیم) موٹھ ؛ کلی ؛ فنچہ -

**Knot**, *n.* : (۱) گانٹھ ؛ گرہ ؛ عقدہ - (۲) فیتے کی گرہ (جو پوشاک وغیرہ پر خوشنمائی کے لئے لگاتے ہیں (مثلاً shoulder (sword, top, true-love,-k.) - (۳) (جہاز رانی) log-line کے نشانات - (۴) (غیر مستند) جہازی میل (۶۰۸۰ فیٹ) - (۵) مشکل ؛ دشواری ؛ پیچیدگی ؛ مشکل مسئلہ ؛ گتھی - (۶) گلٹی ؛ غدود ؛ گانٹھ - (۷) گومڑی (درخت کے تنے جڑ ' شاخ میں) - (۸) چکتا (تنے اور شاخ کے جوڑ پر) - (۹) (تنے کی) گانٹھ ؛ گرہ - (۱۰) (اشخاص کا) چھوٹا سا گروہ یا مجمع ؛ (اشیاء کا) مجموعہ - (۱۱) گدیاں جنھیں قلی کندھوں پر رکھ کر اسباب اٹھاتے ہیں (جس کو عموماً Porter's k. بھی کہتے ہیں) -

*granny's, reef-, slip-, k.* : دیکھو Granny وغیرہ -

*Gordian-k.* : دیکھو Gordian

*marriage, wedding, -k.* : عقد نکاح ؛ گٹھ بندھن -

*k. -grass* : ایک قسم کی معمولی ٹیل نما گھانس جس کے ڈنٹھل گتھے ہوئے ہوتے ہیں اور جس میں زردی مائل گلابی رنگ کے پھول لگتے ہیں -

*knotwork* : (۱) ایک قسم کا گتھا ہوا خوبصورت کام - (۲) ایک قسم کا گونتھواں کشیدہ -

**knotless,** *a.* : بے گرہ -

**Knot,** *v. t. & i.* : (۱) گرہ باندھنا ؛ گانٹھہ لگانا - (۲) جھالر گوتھنا ؛ جھالر کے لئے ڈورے گوتھنا - (۳) بھویں سکوڑنا ؛ تیوری چڑھانا ؛ پیشانی پر بل ڈالنا - (۴) گوتھنا؛ گتھنا - (۵) الجھانا -

**knotting,** *n.* : جھالر گوتھنا -

**Knotty,** *a.* : (۱) گانٹھہ دار ؛ گرہ دار ؛ گٹھیلا - (۲) مشکل ؛ دشوار ؛ پیچیدہ ؛ پیچدار -

**knottiness,** *n.* : (۱) گٹھیلا پن - (۲) پیچیدگی -

**Knout,** *n. & v. t.* : درہ ؛ کوڑہ یا تازیانہ ( جو پہلے روس میں استعمال کیا جاتا تھا اور اکثر مہلک ثابت ہوتا تھا ) - (۳) کوڑے لگانا -

**Know,** *v. t. & i.* ( knew, known ) : (۱) پہچاننا یا پہچان لینا ؛ شناخت کرنا - (۲) فرق کرنا ؛ تمیز کرنا - (۳) جاننا ؛ واقف ہونا ؛ واقفیت رکھنا ( کسی چیز٬ مقام یا شخص سے ) - (۴) ذاتی تجربہ رکھنا ؛ آشنا ہونا ( خوف ٬ درد وغیرہ سے ) - (۵) دوستانہ مراسم رکھنا ؛ راہ و رسم ہونا ؛ دوستی ہونا - (۶) واقف ہونا ؛ علم رکھنا ؛ معلوم ہونا - (۷) ( زبان ٬ علم وغیرہ میں ) درک رکھنا یا جاننا -

*all one knows* : جس حد تک ممکن ہے ؛ امکان بھر ؛ حتی المقدور ؛ اپنی سی -

*(he would do it) if he knew how* : وہ اس کام کو کرلے اگر اسے اس کے کرنے کا طریقہ معلوم ہو -

*I k. better (than that)* : مجھے واقعات کا اچھی طرح علم ہے ( اس لئے میں فلاں بات کو تسلیم نہیں کرسکتا ) -

*k. about* : کسی جگہ کسی چیز کے متعلق واقفیت یا معلومات رکھنا -

*k. better than* : احتیاط یا مصلحت اندیشی کی بنا پر ( کسی کام کو ) نہ کرنا -

*k. -nothing* : (۱) جاہل آدمی ؛ جاہل مطلق - (۲) لا ادری -

*know-nothingism* : لا ادریت -

*k. of* : جاننا ؛ واقف ہونا ؛ آگاہ ہونا ؛ خبر ہونا -

*k.* ( person &c ) *to be* ; ( کسی شخص کو اس طرح ) جاننا ٬ سمجھنا -

*k. the ropes* : دیکھو Rope -

*k. what's what* : سمجھہ بوجھہ کا آدمی ہونا ؛ سمجھہ دار اور تجربہ کار ہونا ؛ زندگی کا تجربہ رکھنا -

*not that I k. of* : جہاں تک مجھے علم ہے ایسا نہیں ہے -

**knowability, knowableness,** *nn.* : ممکن الادراک ہونا -

**knowable,** *a.* : ممکن الادراک -

**Knov.** [illegible]., *in the k.* : ( روز مرہ ) (۱) معاملے کی اصلیت سے واقف - (۲) محرم راز -

**Knowing,** *a.* : (۱) واقف ؛ ماہر ؛ جاننے والا - (۲) چتر ؛ سیانا ؛ ہوشیار ؛ چوکس - (۳) ( روز مرہ ) بانکي ؛ ٹھاٹ کی ؛ طرح دار ( مثلاً *a k. hat* ) -

**knowingness,** *n.* : سیان پن ؛ ہوشیاری ؛ چوکسي -

**Knowingly,** *adv.* : جان بوجھہ کر؛ دیدہ ودانستہ؛ عمداً؛ بالارادہ -

**Knowledge,** *n.* : (۱) علم ؛ معلومات ؛ وقوف ٬ ادراک ؛ خبر ؛ آگاہی ؛ اطلاع ؛ واقفیت - (۲) دائرۂ علم ٬ واقفیت - (۳) ( کسی فن ٬ زبان وغیرہ کی ) نظری و عملی مہارت ٬ علم ٬ استعداد ٬ درک ٬ عبور - (۴) علم و فن -

**knowledgeable,** *a.* : ( روز مرہ ) با خبر ؛ ذی علم ؛ ذہین ؛ طباع ؛ تیز -

**Knuckle,** *n. & v. t. & i.* : (۱) انگلیوں کے جوڑ ( کی ہڈی ) ؛ پور کا جوڑ ؛ بند انگشت - (۲) چوپایوں کے گھٹنے اور ٹخنے کی ابھری ہوئی ہڈی ؛ پونگے کی ہڈی - (۳) پونگے کا پارچہ ( ہڈی مع گوشت ) - (۴) ان ہڈیوں سے مارنا ٬ دبانا ٬ رگڑنا - (۵) گولیاں کھیلنے میں انگلی کے پور کو زمین پر ٹکانا -

*k. -bone* : (۱) بھیڑ وغیرہ کے گھٹنے کی ہڈی ؛ پونگا - (۲) (جمع) ایک قسم کا کھیل جو ان ہڈیوں سے کھیلا جاتا ہے -

*k. down, under* : مغلوب ہوجانا ؛ ہار مان لینا -

*k. -duster* : ایک دھات کا آلہ جو بند انگشت پر لگا دیا جاتا ہے تاکہ ٹکرانے سے چوٹ نہ آئے -

**Knur(r),** *n.* : (۱) درخت کے تنے پر کی گانٹھہ ٬ منجمد مادہ - (۲) شمالی انگلستان کے ایک کھیل کی چوبی گیند -

**Knurl,** *n.* : (۱) گانٹھہ ؛ گرہ - (۲) موٹھہ ؛ لٹو ( خصوصاً وہ جس سے ٹائپ رائٹر کے بیلن کو گھماتے ہیں ) -

**knurled,** *a.* : گانٹھہ دار یا موٹھہ دار ؛ دانہ یا پشتہ دار -

**Koa,** *n.* : جزائر سینڈوچ میں ایک قسم کا (acacia) ببول کا درخت -

**Kobold,** *n.* : ( جرمن دیومالا ) گھریلو بھوت ؛ نیک دل بھتنا (جو چپکے سے گھر کا کام کردیتا ہے)؛ کانوں وغیرہ کا بھتنا ؛ روح خاکی -

**Kodak,** *n., & v. t.* : (۱) کوڈک کیمرا ( آلۂ عکاسی ) - (۲) کوڈک کیمرے سے فوٹو لینا ( Kodak کارخانے کا نام ہے ) - (۳) (مجازاً) ایک نظر میں وضاحت کے ساتھہ بیان کرنا ؛ ( واقعے کی ) تصویر کھینچ لینا -

**Koel,** *n.* : ( ہندی ) کوئل -

**Koh-i-noor,** *n.* : (۱) کوہ نور ( ہندوستان کا مشہور ہیرا جو سنہ ۱۸۴۹ ع سے انگریزی تاج میں ہے ) - (۲) کوئی چیز ( جو اپنی قسم کی چیزوں میں ) فرد ہو ؛ بے نظیر شئے -

**Kohl,** *n.* : کحل ؛ سرمہ -

**Kohlrabi,** *n.* : کول رابی ؛ ایک قسم کی گوبی جو انگلستان میں جانوروں کو کھلائی جاتی ہے اور جس کا ڈنٹھل شلغم نما ہوتا ہے -

**Kola** : دیکھو Cola -

**Koodoo, Kudu,** *n.* : کودو ؛ جنوبی افریقہ کا ایک بڑا ہرن جس کی کھال پر سفید دھاریاں ہوتی ہیں اور سینگ مرغولہ دار ہوتے ہیں -

**Koolah,** *n.* : کولا ؛ آسٹریلیا کا ایک دودھ پلانے والا جانور جو درختوں پر رہتا ہے -

**Kopec(k), -peek, -pek** : دیکھو Copeck -

**Kopje,** *n.* : ( جنوبی افریقہ ) چھوٹی پہاڑی -

**Koran,** *n.* : قرآن ؛ کلام مجید -

**koranic,** *a.* : قرآنی -

**Kosher,** *a. & n.* : کوشر ؛ ( یہودیوں کی شرع کے مطابق ) حلال ( کھانا ) یا ایسے کھانے کی دوکان -

**Kotow,** *n. & v. t.* : (۱) چینیوں کی رسم زمین بوسی یا جبیں سائی - (۲) ناصیہ سائی کرنا ؛ جبیں سائی کرنا -

**Koumiss,** *n.* : ایک قسم کی شراب جو گھوڑی کے دودھ کو سڑا کر

تیار کی جاتی ھے ؛ کو میس -

**Kourbash, koor-,** *n.* : چھڑے کا کوڑا جو مصر اور ترکی میں سزا دینے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ؛ قور باش ؛ قرباچ -

**Kraal,** *n.* : کرال ؛ جنوبی افریقہ کا جھونپڑیوں کا گاؤں جو احاطہ سے گھرا ھوتا ھے ؛ مویشی یا بھیڑوں کا احاطہ ؛ باڑہ -

**Kraken,** *n.* : کراکن ؛ ایک خیالی عفریت جو بحر ناروے کے سواحل پر ظاہر ھوتا ھے -

**Kran(t)z,** *n.* : ( جنوبی افریقہ ) چٹانوں کی کھڑی دیوار ؛ چٹانوں کا چھجا ؛ چھجے دار چٹان

**Kremlin,** *n.* : روسی شہروں کا اندرونی قلعہ' خصوصاً ماسکو کا قلعہ جس میں شاھی محل ھے -

**Kreutzer,** *n.* : چاندی اور تانبے کے چھوٹے سکے جو پہلے جرمنی اور آسٹریا میں رائج تھے ؛ صلیبیہ -

*Kriegspiel* (kregspel), *n.* : ایک جنگی کھیل جس میں مہرے جو فوجوں کے قائم مقام ھوتے ھیں نقشوں پر چلائے جاتے ھیں ؛ جنگی شطرنج -

**Kris:** دیکھو Creese -

**Krishnaism,** *n.* : کرشن پوجا ؛ کرشن بھگتی -

**Kromesky,** *n.* : چوزوں کا قیمہ جو سور کے گوشت میں ملا کر تلا جاتا ھے -

**Krone,** *n.* : (۱) ڈنمارک ناروے اور سویڈن کا چاندی کا سکہ جو ایک شلنگ ڈیڑھ پنس کے برابر ھوتا ھے - (۲) جنگ عظیم سے قبل آسٹریا کا چاندی کا سکہ جو دس پنس کے برابر تھا - (۳) جرمنی کا دس مارک کا طلائی سکہ -

**Kroo, Krou, Kru,** *n.* & *a.* : حبشی قبیلہ کرو کا رکن یا اس قبیلے کے متعلق ؛ کروی ( یہ لوگ لائبیریا کے ساحل پر آباد ھیں اور بڑے اچھے ملاح ھوتے ھیں ) -

**Krypton,** *n.* : ( کیمیا ) ایک کمیاب گیس جو سنہ ۱۸۹۸ ع میں Ramsay نے دریافت کی تھی ؛ کرپٹن -

**Kudos,** *n.* : ( عامیانہ ) شہرہ ؛ شہرت ؛ نیک نامی ؛ نام -

**Kufic:** دیکھو Cufic -

**Ku-Klux(-Klan),** *n.* : ( ۱ ) انجمن کوکلس کلین ؛ ریاست ھائے متحدہ ( امریکا ) کی جنوبی ریاستوں کی ایک خفیہ انجمن جو سنہ ۱۸۶۱ ع تا سنہ ۱۸۶۵ ع کی خانہ جنگی کے بعد حبشیوں کے استیصال کے لئے قائم ھوئی تھی - ( ۲ ) اسی قسم کی انجمن جو جنگ عظیم کے بعد کل ریاست ھائے متحدہ میں بیرونی اثرات کے خلاف قائم ھوئی -

*Kukri,* *n.* : ککری ؛ ایک خمیدہ چھرا جو نوک کی طرف سے چوڑا ھوتا ھے اور جس کو ھندوستان میں گورکھے استعمال کرتے ھیں -

*Kultur,* *n.* : ( جرمن ) تہذیب و تمدن ( جرمن قوم کے نقطۂ نظر سے ) -

*Kulturkampf,* *n.* : جرمن جنگ تہذیب ؛ رومی اور کلیسائی مہنتوں کے متعلق پوپ اور جرمن حکومت کی نزاع (۱۸۷۲ تا ۱۸۸۷ع)-

**Kummel,** *n.* : ( جرمن ) زیرے کی چاشنی کی شراب ؛ مئے زیرہ بو -

**Kurd,** *n.* : کرد ؛ کردستان کا باشندہ -

**Kursaal,** *n.* : ( جرمن ) ھوٹل ؛ ( خصوصاً ) جرمنی کے صحت بخش مقامات کا ھوٹل -

**Kvass,** *n.* : روس کی شراب جو rye سے بنتی ھے ؛ قواز -

**Kyanize,** *v. t.* : (Corrosive sublimate) (لکڑی پر) محرق مرکب لگانا تاکہ گھن نہ لگنے پائے -

**Kylin,** *n.* : ایک خیالی نرمادی جانور جس کی تصویر جاپانی اور چینی ساخت کے مٹی کے برتنوں پر بنی ھوتی ھے ؛ کیلن -

**Kyloe,** *n.* : اسکاٹستان کی لمبی سینگوں والی مویشی کی ایک چھوٹی نسل ؛ کیلوکا -

**Kymograph,** *n.* : آلہ جو دباؤ' موج آواز' رفتار' نبض کے انحنیات کو دکھاتا ھے -

*Kyrie eleison,* *n.* : ( ۱ ) مختصر دعاؤں کے الفاظ جن سے مشرقی اور رومی کلیساؤں میں Mass شروع کی جاتی ھے - ( ۲ ) ان الفاظ کا نغمہ - ( ۳ ) کلیسائے انگلستان کی عشائے ربانی میں احکام عشرہ کو سن کر یہ الفاظ کہے جاتے ھیں " یا اللہ رحم کر " -

# L

**L, letter (pl.Ls' L.s):** ( ۱ ) انگریزی حروف تہجی کا بارھواں حرف ( لام کی آواز دیتا ھے ) - ( ۲ ) L کی شکل کی چیز ؛ قائمہ نما - (۳) نلیوں کا قائم الزاویہ جوڑ وغیرہ - (۴) رومی ھندسہ = ۵۰ -

**La,** *n.* : ( موسیقی ) سرگم کا چھٹا سر ؛ دھا -

**Laager,** *n.* & *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) خیمہ گاہ ؛ پڑاو ( خصوصاً وہ جو چھکڑوں سے گھرا ھوا ھو ) - ( ۲ ) خیمے لگانا ؛ خیمہ زن ھونا ؛ پڑاو ڈالنا - ( ۳ ) پڑاؤ کو چھکڑوں سے گھیرنا - ( ۴ ) چھکڑوں سے گھرے ھوئے پڑاو میں ٹھیرانا ( لوگوں کو ) -

**Labarum,** *n.* : ( ۱ ) قسطنطین اعظم کا شاھی جھنڈا جس پر روما کے فوجی نشانات کے علاوہ مسیحی نشانات بھی موجود تھے - ( ۲ ) علم ؛ نشان -

**Labdacism :** دیکھو Lambdacism -

**Labefaction,** *n.* : تزلزل ؛ ناتوانی ؛ کمزوری ؛ ضعف ؛ زوال ؛ ھبوط ؛ انحطاط -

**Label,** *n.* & *v.t.* : ( ۱ ) کاغذ' چمڑے' کپڑے یا دھات وغیرہ کا ٹکڑا جو کسی چیز پر اس کی نوعیت' مالک کا نام یا پتا' نشان وغیرہ بتانے کے لئے لگایا جاتا ھے ؛ لیبل چٹ ؛ چٹھی ؛ طبلقی - ( ۲ ) ( مجازاً ) ( جماعت' گروہ کا ) نام ؛ تسمیہ - ( ۳ ) چپکنے والا ٹکٹ - ( ۴ ) ( تعمیر ) چھجا ؛ نگر ( پتھر کی ) - ( ۵ ) لیبل لگانا ؛ چٹ لگانا ؛ چٹھی لگانا ؛ طبلقی لگانا - ( ۶ ) کسی گروہ یا زمرہ میں شامل کرنا -

**Labial,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) ھونٹوں کا ؛ لبوں سے متعلق ؛ لبی ؛ شفوی ؛ شفہی - ( ۲ ) ( نباتیات ؛ حیوانیات ) لب نما حصہ - ( ۳ ) ( صوتیات ) ( حروف ) شفہی ( جو ھونٹوں کو بند کر کے یا قریب لا کر ادا کئے جائیں ) -

*l. pipe* : ( موسیقی ) آرگن باجے کی لب دار نلی -

**labialism,** *n.* : شفہیت -

**labialization,** *n.* : ھونٹ بند کر کے آواز نکالنے کا عمل ؛ تشفیہ -

**labialize**, *v. t.* : شفهی بنانا ؛ هونٹوں کو بند کرکے آواز نکالنا -

**Labiate**, *a.* & *n.* : (۱) (نباتیات) لبیلا ؛ لب دار ؛ لب دار پودا - (۲) (نباتیات و حیوانیات) لب نما ؛ هونٹ کے مانند -

**Labile**, *a.* : (طبعیات ، کیمیا) غیر مستقل -

**Labio-** : (سابقه) هونٹوں کا ، لبی ، شفوی مثلاً *Labiodental* لب دندانی -

*Labium*, *n.* (pl. -ia) : (تشریح عموماً جمع) (۱) زنانہ بیر یا قشری حیوانات وغیرہ کا نچلا هونٹ - (۲) صدف کا اندرونی لب ؛ (نباتیات) لب -

**Laboratory**, *n.* : مکان جس میں سائنس کے تجربے کئے جاتے هیں ؛ دارالتجربه ؛ معمل ؛ تجربه خانه -

**laboratorial**, *a.* : معملی -

**Laborious**, *a.* : (۱) محنتی ؛ محنت کش ؛ جفا کش - (۲) پرمشقت ؛ محنت طلب ؛ دشوار ؛ سخت - (۳) (طرز تحریر) غیر سلیس ؛ پر آورد -

**laboriously**, *adv.* : محنت سے ؛ جفا کشی سے ؛ مشقت سے ؛ آورد سے کام لے کر -

**laboriousness**, *n.* : محنت کشی ؛ محنت طلبی ؛ دشواری ؛ عدم سلاست ؛ آورد -

**Labour**, *n.* : (۱) جسمانی یا دماغی محنت ؛ مشقت - (۲) مزدوری ؛ محنت ؛ مزدور پیشه جماعت ؛ انجمن مزدوران - (۳) درد زہ ؛ درد وضع حمل - (۴) مهم ؛ مشکل کام -

*hard l.* : دیکھو Hard -

*L. Exchange* : محکمه مزدوران -

*l. of Hercules* : بڑی محنت کا کام ؛ هفتخوان -

*L. leader* : ٹریڈ یونین (انجمن مزدوران) کا عهده دار -

*l.-market* : مزدوری کا بازار ؛ مزدوری کی طلب و رسد -

*l. of love* : (۱) مرغوب کام ؛ خوشگوار کام - (۲) وہ کام جو کسی کی خاطر کیا جائے ؛ خوشی کا بیگار -

*L. Party* ; لیبر پارٹی ؛ مزدور پارٹی ؛ جماعت مزدوران -

*lost l.* : رائگان محنت ؛ سعی نامشکور -

**Labour**, *v. i.*, & *t.* : (۱) کوشش یا جد و جهد کرنا - (۲) محنت کرنا ؛ مشقت اٹھانا - (۳) بہ دقت آگے بڑھنا ؛ اٹک اٹک کر چلنا (مثلاً *wheels l. in the sand*) - (۴) تکلیف اٹھانا ؛ زحمت برداشت کرنا ؛ پریشان هونا (مثلاً *her labouring heart*) - (۵) مبتلا هونا (غلطی میں) (مثلاً *l. under mistake*) - (۶) (جهاز کا) هچکولے کھانا ؛ ڈگمگانا ؛ شدت سے هلنا ڈلنا - (۷) (قدیم یا شعر) کاشت کرنا ؛ جوتنا (زمین) - (۸) تفصیل بیان کرنا ؛ مفصل بحث یا ذکر کرنا (مثلاً *I will not l. the point*) -

*labouring man* : مزدور -

**laboured**, *a.* : (کلام وغیرہ) پر تکلف ؛ پرآورد ؛ آورد آمیز ؛ آورد کا -

**Labourer**, *n.* : (۱) محنت کرنے والا وغیرہ - (۲) مزدور -

**Labourite**, *n.* : مزدور پارٹی کا رکن یا موئید -

**Labrador**, *n.*, *L. dog* : ایک قسم کا کُتا -

**Labret**, *n.* : هڈی یا صدف کا ٹکڑا جو لب پر بطور زیور لگایا جاتا هے -

**Laburnum**, *n.* : ایک قسم کا چھوٹا سا درخت جس میں شوخ زرد رنگ کے پھولوں کے گچھے آتے هیں -

**Labyrinth**, *n.* : (۱) پر پیچ عمارت جس میں رهنما کے بغیر راسته نه مل سکے ؛ بھول بھلیاں - (۲) (تشریح) کان کا اندرونی چکر ؛ حلزون ؛ اذن - (۳) پیچیدگی ؛ پیچدار ترتیب - (۴) الجھا هوا معامله ؛ گورکھ دهندا -

**labyrinthine**, *a.* : پر پیچ ؛ پیچیده ؛ پیچ دار -

**Labyrinthodon**, *n.* : متحجر بحری جانور جن کے دانتوں کی ساخت پر پیچ هوتی هے -

**Labyrinthodont**, *n.* & *a.* : (۱) پر پیچ ساخت کے (دانتوں والے متحجر بحری جانور) - (۲) معقد الاسنان ؛ پیچ دندانے (ج) --

**Lac**, *n.* : (۱) لاکھ - (۲) برتن جس پر لاکھ کا روغن هو ؛ لک پھرا هوا برتن -

**Lac, Lakh**, *n.* : سو هزار ؛ لاکھ -

**Lace**, *n.* : (۱) ڈوری ؛ فیته ؛ تسمه ؛ بند - (۲) کلا بتوں کا حاشیه ؛ ٹیطون ؛ لیس ؛ جھالر - (۳) لیس کا کپڑا (ساده یا زرتار کا) -

*l.-glass* : شیشه جس میں جالی کٹی هو -

*l.-pillow* : گدی جو لیس وغیره بنانے والے گھٹنوں پر رکھتے هیں -

**lacy**, *a.* : فیته دار ؛ جھالر دار ؛ لیس دار -

**Lace**, *v. t.* & *i.* : (۱) (جوتے وغیره کے) فیتے یا تسمے باندھنا - (۲) محرم کی ڈوریاں کھینچ کر کمر کسنا - (۳) کمر کو کس کر تنگ کرنا - (۴) لیس بنانا ؛ کلابتوں ، زربفت وغیره کا کام کرنا ؛ (کپڑے پر) جھالر لگانا ؛ ٹیطون لگانا - (۵) (through کے ساتھ) ڈوری وغیره پرونا ، ڈالنا - (۶) (پھول میں) رنگ برنگ کی دھاریاں ڈالنا - (۷) چابک ، کوڑے یا درے لگانا ؛ تازیانه مارنا ؛ پیٹنا - (۸) مشروبات میں روح شراب وغیره ملا کر ان کو تیز کرنا یا چاشنی دینا -

**lacing**, *n.* : (۱) فیتے باندھنا ؛ جھالر لگانا وغیره - (۲) لیس ؛ جھالر - (۳) لیس کا کپڑا - (۴) زربفت ؛ کلابتوں وغیره کا کام

**Lacerate**, *v. t.* : (۱) (خصوصاً گوشت یا نسیج کو) چیرنا ؛ پھاڑنا ؛ تکا بوٹی کرنا - (۲) (دل کو) پاش پاش کر دینا ؛ (کلیجه) چھلنی کر دینا ؛ (احساسات کو) مجروح کرنا ؛ سخت صدمه پهنچانا ؛ اذیت دینا -

**lacerable**, *a.* : جراحت پذیر -

**lacerate**, *a.* : مجروح ؛ پاش پاش ؛ خسته جگر -

**lacerative**, *a.* : چیرنے پھاڑنے والا ؛ دلدوز ؛ دلخراش -

**laceration**, *n.* : چیر پھاڑ ؛ خسته جگری ؛ دل آزاری ؛ ایذا رسانی -

**Lacertian**, **-tine**, *aa.* : (۱) چھپکلی کا ؛ چھپکلی سا ؛ چلپاسه نما -

**Lacet**, *n.* : کلا بتوں کا کام -

**Laches**, *n.* : (قانون) (۱) عدم تعمیل ؛ عدم پیروی ؛ دعوے یا مطالبے میں غفلت - (۲) غفلت مستلزم سزا ؛ غفلت مجرمانه -

**Lachryma Christi**, *n.* : جنوبی اطالیه کی نهایت تیز و شیریں سرخ شراب ؛ (لفظی معنی) اشک مسیح -

**Lachrymal**, *a.* & *n.* : (۱) آنسوؤں کا ، آنسوؤں سے متعلق ؛ دمعی ؛ سرشکی - (۲) = (L. vase) اشکدان ؛ وه ... جس میں آنسو جمع کئے جاتے هیں - (۳) (جمع) دمعی غدود نالی ، شریان وغیره -

*l. canal, duct, gland* : (تشریح) دمعی غدود ، نالی ، شریان وغیره -

**Lachrymation**, *n.* : آنسو بهنا ؛ اشک فشانی ؛ اشک باری -

**Lachrymatory**, *a.* & *n.* : (۱) آنسوؤں کا ؛ دمعی - (۲) معرک اشک فشانی ؛ موجب اشک باری ؛ رقت خیز - (۳) (قدیم روما) اشک دان ؛ آنسو جمع کرنے کا برتن (قدیم رومی قبروں میں یہ برتن بر آمد ہوئے ہیں جن کی نسبت خیال ہے کہ ان میں آنسو جمع کئے جاتے تھے) -

*l. shell* : وہ گولا جس کی گیس سے آنسو بہنے لگتے ہیں -

**Lachrymose**, *a.* : (۱) اشک آلودہ ؛ آب دیدہ - (۲) آنسو بہانے والا ؛ بات بات پر رونے والا -

**lachrymosely**, *adv.* : آنسو بہاتے ہوئے -

**Laciniate,-ated**, *aa.* : (نباتیات و حیوانیات) قاش دار ؛ دندانے دار ؛ جھالر دار -

**Lack**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) کمی ؛ قلت ؛ کوتاہی ؛ محتاجی ؛ نہ ہونا - (۲) کمی ہونا ؛ محتاج ہونا ؛ نہ رکھنا ؛ خالی ہونا - (۳) (فعل میں صرف زمانۂ جاریہ یا نا تمام کے صیغوں میں مستعمل ہے) (مثلاً money was lacking) نہ ہونا -

*lackland* : وہ شخص جس کے پاس املاک یا اراضی نہ ہو ؛ بے ملک ؛ بے زمین -

*lack-lustre* : دھندلا ؛ ماند ؛ بے آب ؛ بے چمک ؛ بے رونق ؛ بے نور (آنکھ وغیرہ) -

**Lackadaisical**, *a.* : نا توانی کا اظہار کرنے والا ؛ مصنوعی نزاکت کا ؛ بناوٹ کا ؛ ناز و انداز کا ؛ نخرے کا ؛ رقت آگیں ؛ بندۂ جذبات -

**lackadaisically**, *adv.* : نا توانی کا اظہار کرتے ہوئے ؛ مصنوعی نزاکت سے ؛ نخرے سے ؛ ناز و انداز سے وغیرہ -

**lackadaisicalness**, *n.* : مصنوعی نزاکت ؛ اظہار نا توانی ؛ بناوٹ ؛ ناز و انداز ؛ رقت طاری ہونے کی حالت ؛ جذبات سے بہت جلد متاثر ہوجانا -

**Lacker** : دیکھو Lacquer -

**Lackey, Lacquey**, *n.* & *v. t.* : (۱) (عموماً وردی پوش) ہرکارہ ؛ خدمت گار ؛ خادم ؛ شاگرد پیشہ ؛ ٹہلوا - (۲) خوشامدی آدمی ؛ خوشامد خورا ؛ طفیلی ؛ کاسہ لیس - (۳) در بار داری کرنا ؛ جوتے اٹھانا ؛ خوشامد کرنا ؛ کاسہ لیسی کرنا -

**Laconic**, *a.* : (۱) مختصر - (۲) مختصر اور پر مغز ؛ نپا تلا ؛ قل و دل - (۳) اختصار پسند وغیرہ (مقرر ، انشا پرداز) -

**laconically**, *adv.* : ایجاز سے ؛ اختصار سے ؛ مختصر اور پر مغز انداز میں -

**laconicism**, *n.* : ماقل و دل ؛ مختصر بات ؛ ... اور پر مغز بات -

**Laconism**, *n.* : (۱) (تقریر کا) اختصار ؛ ایجاز - (۲) مختصر اور پر معنی کلام -

**Lacquer, Lacker**, *n.* & *v. t.* : سنہری روغن جو چپڑا لاکھ کو روح شراب میں حل کرکے تیار کیا اور پیتل وغیرہ پر لگایا جاتا ہے ؛ پیروزہ دار روغن جو لکڑی وغیرہ پر لگایا جاتا اور بہت محنت سے مجلا کیا جاتا ہے (بالخصوص Japanese l. جاپانی روغن) - (۲) اشیا جن پر مذکورہ بالا روغن لگایا گیا ہو - (۳) یہ روغن لگانا یا پھیرنا -

**Lacquey** : دیکھو Lackey -

**Lacrim-, lacrym-** : دیکھو Lachrym-

**Lacrosse**, *n.* : شمالی امریکا کا ہاکی کے مانند کھیل -

**Lactation**, *n.* : (۱) دودھ پلانا - (۲) (حیوانات کے جسم میں) دودھ کی پیدائش -

**Lacteal**, *a.* & *n.* : (۱) دودھ کا ؛ متعلق بہ شیر ؛ دودھیا ؛ لبنی ؛ دودھ سا ؛ شیر نما ؛ کیلوس دار - (۲) (جمع) عروق امعا جن میں سے کیلوس گزرتا ہے ؛ مجرائے ؛ کیلوس -

**Lactescence**, *n.* : (۱) دودھیا پن ؛ شیر نمائی - (۲) شیر نما عرق ؛ کیلوس -

**Lactescent**, *a.* : (۱) دودھیا ؛ شیر نما - (۲) شیر دار ؛ کیلوس دار -

**Lactic**, *a.* : (کیمیا) دودھ کا -

*l. acid* : لبنی ترشہ (جو کھٹے دودھ میں پیدا ہوجاتا ہے) -

**lactate**, *n.* : لبنی ترشہ کا ایک مرکب -

**Lactiferous**, *a.* : دودھ یا دودھ کا سا عرق پیدا کرنے والا ؛ شیر دار ؛ کیلوس دار -

**Lacto-** : (سابقہ) بمعنی دودھ ؛ مثلاً :-

*lactoprotein* : دودھ کا البیومینی جز -

*lactometer, lactoscope* : آلہ جس سے دودھ کے خالص ہونے کا امتحان کیا جاتا ہے ؛ شیر پیما ؛ معیارالبن ؛ دودھ کسوٹی -

**Lactose**, *n.* : ایک قسم کی شکر جو دودھ میں پائی جاتی ہے ؛ لبنی شکر -

**Lacuna**, *n.* (pl.-ae,-as) : (۱) خلو ؛ خلل ؛ رخنہ ؛ چھوٹی ہوئی جگہ ؛ خالی جگہ - (۲) تعر ؛ گڑھا ؛ جوف (ہڈی یا اعصاب میں) -

**lacunal, lacunar, lacunary, lacunose**, *aa.* : رخنے کا ؛ جوف کا ؛ رخنہ دار ؛ جوف دار ؛ مقعر -

**Lacustrine**, *a.* : جھیل کا ؛ جھیل سے متعلق ؛ جھیل میں رہنے یا پیدا ہونے والا ؛ غدیری -

*l. age* : وہ زمانہ جب لوگ جھیلوں پر بود و باش رکھتے تھے ؛ تال جگ ؛ عصر غدیری -

**Lad**, *n.* : (۱) لڑکا ؛ چھوکرا ؛ لونڈا ؛ امرد ؛ طفل - (۲) شخص ؛ آدمی -

**laddie**, *n.* : Lad کا تصغیر اور پیار کا طرز تخاطب (لڑکا ؛ چھوکرا ؛ لونڈا) -

**Ladder**, *n.* & *v. i.* : (۱) سیڑھی ؛ زینہ ؛ نردبان ؛ مرقات - (۲) جراب وغیرہ میں کھڑا رخنہ ؛ موزہ کا کھڑا تار نکل جانا - (مجازاً) دنیاوی ترقی یا حصول مقصد کا ذریعہ ؛ وسیلۂ ترقی -

*l.-dredge* : پانی کے اندر سے کیچڑ یا ریت کھود کر نکالنے کا آلہ جس کے ساتھ سیڑھی کی شکل کی زنجیر لگی ہوتی ہے اور زنجیر پر ڈول بندھے ہوئے ہوتے ہیں ؛ کیچھڑ (کیچڑ+ رہٹ) (ج) -

*l.-stitch* : کشیدے میں چلیپائی دوخت -

*kick down the l.* : جس شخص کے یا چیز کے ذریعہ آدمی ترقی کرے اس سے بے وفائی کرنا ؛ جس سیڑھی سے چڑھنا اسے لات مارنا -

**Lade**, *v. t.* (p.p. laden) : لادنا ؛ بوجھ رکھنا ؛ جہاز پر مال چڑھانا ؛ اسباب بھرنا ؛ بار کرنا -

**lading**, *n.* : بوجھ ؛ بار ؛ مال ؛ اسباب -

**laden**, *a.* : (۱) لدا ہوا (جانور ، گاڑی ، ٹہنی) ؛ لدی ہوئی (درخت) - (۲) (گناہ وغیرہ کے بوجھ سے) گراں بار ؛ دبا ہوا -

**La-di-da**, *a.* & *n.* : (۱) شیخی خور ؛ ڈینگیا ؛ اکڑ باز ؛ اٹھلانے والا ؛

چبا چبا کے بات کرنے والا - (۲) شیخی ؛ تعلی ؛ لانزنی ؛ اکڑ ؛ اٹھلانا ؛ چبا چبا کے بات کرنا -

**Ladin**, *n.* : ایک قسم کی رومی بولی جو جنوب مشرقی سوئیستان (سوئزرلینڈ کے) بعض حصوں اور ٹرول میں بولی جاتی ھے -

**Ladle**, *n. & v. t.* : (۱) پلی ؛ ڈوئی ؛ بڑا چمچمہ - (۲) پلی سے نکالنا -

**ladleful**, *n.* : پلی بھر ؛ ڈوئی بھر -

**Lady**, *n.* : (۱) فرمانروا عورت : ملکہ ؛ رانی (سوائے ذیل کے فقروں کے صرف نظم میں *l. of the manor, our sovereign l.*) - (۲) معشوقہ ؛ محبوبہ - (۳) حضرت مریم عذرا - (۴) خاتون ؛ بیگم ؛ خانم ؛ بی بی (یعنی اونچے گھرانے والی عورت) - (۴) گھر والی ؛ صاحبۃ البیت - (۵) خاتون (تعظیماً ہر عورت کے لئے صیغۂ واحد میں صرف نظم میں بطور خطاب یا عامیانہ' لیکن جمع میں مخاطبت کی عام شکل) ؛ معزز خادمہ - (۶) لیڈی جو مارسنیس کاونٹس ' وائی کاونٹس اور بیرونس کے نام یا ڈیوک مارکوئس اور ارل کی بیٹی کے مسیحی نام یا رسمی خطاب والے کی بی بی کے مسیحی نام یا بیرونٹ اور نائٹ کی بی بی کے لئے اس کے شوهر کے خاندانی نام کے پہلے استعمال کیا جاتا ھے نیز مرکب خطاب میں بھی استعمال ہوتا ھے - (۷) بیوی ؛ زوجہ (مثلاً *your good l.*) -

*Ladies* : عورتوں کا بیت الخلا -

*Ladies' chain* : ایک قسم کے ناچ (quadrille) کی ایک صورت -

*Ladies' gallery* : دارالعوام میں عورتوں کی گیلری -

*lady-bird* : بادامی رنگ کا بھونرا جس پر سیاہ چتیاں ہوتی ہیں -

*L. Bountiful* : فارکوھر کی کتاب Beaux's Stratagem کا ایک کیرکٹر ؛ (تلمیحاً) نہایت فیاض اور مخیر خاتون -

*l.-chair* : زخمیوں وغیرہ کے لئے ڈولی جو دو آدمیوں کے ایک دوسرے کا ھاتھ چلیپا وار پکڑنے سے بنتی ھے ' قینچی -

*L.-chapel* : بڑے گرجا کا معبد جو حضرت مریم کے نام سے منسوب ہوتا ھے ؛ معبد عذرا -

*l. clerk* : محررہ -

*L.-Day* : عید البشارت (۲۵ - مارچ) ؛ یوم عذرا -

*l. doctor* : طبیبہ ؛ ڈاکٹرنی -

*l.-fern* : اونچا اور پتلا فرن -

*l.-in-waiting, l. of bedchamber* : ملکۂ انگلستان کی مصاحبہ یا مصاحبہ -

*l.-killer* : عورتوں کا دل موہ لینے میں سرگرداں ؛ کنھیا -

*l.-love* : معشوقہ ؛ محبوبہ -

*L. Mayoress* : صدر بلدیہ کی بیوی -

*my l.* : (خصوصاً نوکروں کا طریق تخاطب لیڈی کا خطاب رکھنے والی سے) بیگم صاحبہ -

*painted l.* : ایک قسم کی تتلی -

*l. president* : صدر نشین عورت ؛ رئیسہ -

*L.'s bedstraw* : دیکھو Bed -

*l.'s companion* : تلے دانی -

*L.'s cushion* : پہاڑی کائی نما پودا ؛ گچھے دار پودا -

*L.'s finger* : بھلدی -

*L.'s laces* : ایک قسم کی گھانس جس پر رنگ برنگ کی دھاریاں ہوتی ہیں -

*l.'s maid* : خواص -

*l.'s man, ladies' man* : عورتوں کی صحبت پسند کرنے والا - مرد ؛ زن پسند -

*L.'s mantle* : ایک گلاب نما پودا -

*L.-smock* : ایک قسم کا پھول -

*L.'s slipper* : جنگلی یا چمنی پودا جس کے پھول زرد رنگ کی تھیلیوں کی طرح یا پاپوش نما ہوتے ہیں -

*L.'s tresses* : ایک قسم کا آرقید (ایک پودا) ؛ گانٹھ دار پودا جس کے پھول بہت خوش رنگ ہوتے ہیں -

*Our L.* : حضرت مریم عذرا -

*our sovereign l.* : ملکۂ معظمہ -

**ladyhood**, *n.* : خاتون یا بیگم ہونا ؛ شریف عورتوں کے اطوار و خصائل ' شرافت -

**Ladyfy, -ify**, *v. t.* : (۱) بیگم یا خاتون بنانا - (۲) بیگم یا خاتون کہہ کر خطاب کرنا -

**ladified**, *a.* : بیگم یا خاتون بننے والی ؛ بیگموں کا سا ٹھسا رکھنے والی -

**Ladylike**, *a.* : (۱) بیگموں کے عادات و اطوار والی ؛ خاتون صفت ؛ بیگمانہ - (۲) زنانہ ؛ زن صفت ؛ زن مزاج - (۳) بیگموں کے شایان ؛ بیگماتی -

**Ladyship**, *n.* : (۱) خاتون ہونا ؛ بیگم ہونا - (۲) خطاب یافتہ خاتون کے لئے استعمال کیا جاتا ھے (مثلاً *your l.* = تم ' حضور ' آپ ؛ *her l.* = وہ ' بیگم صاحبہ ؛ *their ll.* = وہ بیگمات) -

**L(a)evo-** : (سابقہ بمعنی) گردش چپ کا ؛ گردش یساری کا (بالخصوص ان کیمیائی اصطلاحات میں مستعمل ھے جو سطح تقطیب کی بائیں جانب کی گردش سے تعلق رکھتی ھے) -

*l(a)evo-rotatory* or *l(a)evo-gyrous* : مقطب نور کی سطح کو بائیں جانب گردش میں لانے والی ؛ چپ گرداں -

*l(a)evo-compound* : وہ مرکب جس میں مذکورہ بالا خاصیت موجود ہو ؛ چپ گرداں مرکب -

*l(a)evo-glucose* : دیکھو L(a)evulose -

**L(a)evulose**, *n.* : (کیمیا) ایک قسم کی پھل کی شکر جو چپ گرداں ہوتی ھے -

**Lag**, *v. i. & n.* : (۱) بہت آہستہ چلنا ؛ پیچھے رہ جانا ؛ دھیرے دھیرے حرکت کرنا - (۲) (طبیعیات) برقی رو یا حرکت کا ابطاء ؛ تاخر -

*l. of tide* : مد و جزر کی وہ تاخیر جو اوسط وقت کے لحاظ سے چاند کے ربع اول و ثالث میں واقع ہوتی ھے ؛ مد و جزر کا تاخر -

**laggard**, *n. & a.* : وہ شخص یا چیز جو پیچھے رہ جائے ؛ سست رفتار ؛ متھا ؛ پھسڈی -

**lagger**, *n.* : آہستہ چلنے والا ؛ سست رفتار ؛ دھیما -

**lagging**, *a.* : سست رفتار ؛ دھیما ؛ پیچھے رہ جانے والا -

**Lag**, *v. t. & n.* : (عامیانہ) (۱) قید ؛ گرفتار ' محبوس ' اسیر یا ماخوذ کرنا ؛ پکڑنا - (۲) قید محض کی سزا دینا ؛ کالے پانی بھیجنا - (۳) سزا یافتہ ؛ قیدی ؛ مجرم -

**Lag**, *n. & v. t.* : (۱) بوئلر (گرم آبے) وغیرہ کا غیر موصل ڈھکنا ؛ کسی غیر موصل چیز کا ٹکڑا یا پٹی - (۲) غیر موصل پٹیاں لگانا -

**lagging**, *n.* : غیر موصل پٹی -

**Lagan**, *n.* : (قانون) غرق شدہ اشیاء جو سمندر کی تہ میں پڑی

ھوں ؛ غرق شدہ مال ؛ تہ آب سامان -

**Lager ( beer ), *n.* :** ایک قسم کی ھلکی بیر یا بوزہ -

**Lagoon, -une, *n.* :** (۱) ساحلی جھیل ' کھارے پانی کا قطعہ جسے ریت کا نیچا کراڑا سمندر سے جدا کرتا ھو - (۲) جھیل جو مونگے کے ٹیلوں سے گھری ھو ؛ مرجانیہ -

**Laic, *a.* & *n.* :** (۱) غیر کلیسائی ؛ جو پادری نہ ھو ؛ دنیوی ؛ گرھستی ؛ غیر ماھرانہ - (۲) (کلیسا کے) باھر کا آدمی ؛ غیر عالم دین ؛ دنیادار ؛ عامی ؛ غیر ماھر (کسی فن خصوصاً قانون یا طب کا ) -

**laical :** = laic معنی نمبر (۱) -

**laically *adv.* :** دنیادارانہ ؛ عامیانہ ؛ غیر ماھرانہ وغیرہ -

**Laicize, *v. t.* :** (۱) غیر کلیسائی یا دنیاوی بنانا ؛ عوام یا دنیاداروں کے سپرد کرنا ( مدرسے کا انتظام ) ؛ دنیا داروں یا غیر ماھروں کے تقرر کی اجازت دینا (کسی عہدے پر ) -

**laicization, *n.* :** اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Laid :** دیکھو lay -

**Lain :** دیکھو lie -

**Lair, *n.* & *v. i.* & *t.* :** (۱) جانوروں کے لیٹنے یا آرام کرنے کی جگہ ؛ باڑا ؛ کھوک (وہ جس میں جانوروں کو بازار لے جاتے وقت بند کرتے ھیں ) - (۲) جنگلی جانوروں کے رھنے کی جگہ ؛ ماند ؛ بھٹ - (۳) باڑے میں جانا ' آرام کرنا یا بند کرنا ؛ ماند یا بھٹ میں جانا ؛ آرام کرنا -

**lairage, *n.* :** جانوروں کو باندھنے کا محصول -

**Laird, *n.* :** اسکاچستان کا زمیندار یا تعلقدار -

**lairdship, *n.* :** زمینداری یا تعلقہ داری ( اسکاچستان کی )

**Lais, *n.* :** شائستہ یا حسین طوائف -

***Laissez-aller*, *n.* :** کامل آزادی ؛ مطلق العنانی ؛ بے قیدی -

**Laissez-faire, *n.* :** سرکار کا انفرادی اصال خصوصاً تجارت میں دخل دینے سے احتراز ؛ عدم مداخلت -

**Laity, *n.* :** (۱) غیر کلیسائیت ؛ دنیویت ؛ گرھست ؛ دنیاداری - (۲) دنیادار لوگ ؛ غیر کلیسائی جماعت ؛ عوام ؛ غیر ماھرین ؛ غیر پیشہ ور لوگ ؛ غیر اھل فن -

**Lake, *n.* :** پانی کا بڑا سا قطعہ جو خشکی سے گھرا ھو ؛ جھیل ؛ غدیر ؛ بڑا تال یا تالاب -

***l. -dweller* :** قبل تاریخی زمانے میں جھیل گھروں میں رھنے والا ؛ جھیل باشی -

***l. dwelling* :** جھیل میں پل کی طرح کھمبوں یا پایوں پر بنا ھوا گھر ؛ جھیل گھر -

***l. land, l.-country, the Ll., the Lake District* :** جھیلوں کا علاقہ ( ویسٹ مورلینڈ کمبرلینڈ اور لنکاشائر کا وہ حصہ جہاں جھیلیں کثرت سے ھیں ) -

***l. poets* :** جھیلوں کے علاقے کے شاعر کولرج ' سدے اور ورڈزورتھ جو جھیلوں کے علاقے کے رھنے والے تھے -

***the Great L.* :** بحرۂ عظمی ( بحر اقیانوس مراد ھے ) -

***the Great. Ll.* :** سپیریر ' ھیورن ' مشیگن ' ایری اور اونٹاریو جھیلیں جو ریاستہائے متحدہ اور کناڈا کی سرحد پر واقع ھیں -

**lakeless, *n.* :** بے جھیل -

**lakelet, *n.* :** چھوٹی جھیل ؛ تالاب ؛ تال ؛ تلیا -

**Lake, *n.* :** قرمزی رنگ جو ابتدا میں لاکھ سے بنایا گیا تھا اور اب کسی طرح مختلف چیزوں کے ملانے سے تیار کیا جاتا ھے -

**Lakh :** دیکھو Lac -

**Lallation :** = Lambdacism

**Lam, *v. t.* & *i.* :** (سوقیانہ) پیٹنا ؛ مارنا ؛ بید لگانا ؛ کندی کرنا ؛ مرمت کرنا -

**Lama, *n.* :** تبت یا منگولیا کا بودھ ' پجاری ؛ لاماگرو -

*Dalai* or *Grand L.* : تبت کا دلائی لاما یا بڑا لاما -

*Teshu L.* : منگولیا کا تیشو لاما -

**lamaism, *n.* :** لاما کی پیروی -

**lamaist, *n.* :** لامائی ؛ لاما کا پیرو -

**Lama :** دیکھو Llama -

**Lamarckian, *a.* & *n.* :** لیمارکی ؛ پیروے لیمارک ؛ نامیاتی ارتقا کے متعلق لیمارک کے اس نظریے کو ماننے والا کہ عادت کی بناء پر فرد کی جسمانی ساخت میں نئی خصوصیات پیدا ھوجاتی ھیں اوریہ متوارث ھوتی ھیں- (۲) لیمارکی ؛ لیمارک کے نظریہ سے متعلق-

**Lamasery, *n.* :** لاماؤں کی خانقاہ یا مٹھ ؛ لاما مندر -

**Lamb, *n.* & *v.t.* & *i.* :** (۱) بھیڑ کا بچہ ؛ میمنا ؛ برہ ؛ حلوان - (۲) برے کا گوشت ؛ حلوان - (۳) کلیسائی جماعت کا کمسن رکن ؛ مسیح کے گلے کا میمنا - (۴) بھولا ' مسکین شخص ؛ الله میاں کی گاے ؛ گئو ؛ بھیڑ - (۵) پیارا ؛ پیار کے قابل- (۶) (صیغۂ مجھول ) (برے کا) پیدا ھونا ؛ بچھلاھونا ؛ برہ پیدا کرنا ؛ بچہ دینا ؛ بیانا - (۷) بچہ کشی کے وقت بھیڑوں کی خبر گیری کرنا -

*as well be hanged for a sheep as for a l.* : گناہ کرنا ھے تو دل کھول کر کرو ؛ گنہگار بننا ھے تو پھر کوئی کسر کیوں رہ جاے-

*l.'s -fry* : برے کا تلا ھو کپورا -

*lambskin* : برے کی کھال یا چمڑا ؛ میشا

*l.'s-tails* : فندق کے دم نما پھول -

*l.'s-wool* : برے کی اون یا پشم -

*like a l.* : چپ چاپ ' بے کان ھلاے -

*The L. ( of God )* : خدا کا برہ ( حضرت عیسی ) -

*wolf, fox, in l.'s skin.* : رنگاسیار ؛ بھیڑ کے پردے میں بھیڑیا ؛ ریاکار -

**lamber, *n.* :** (۱) وہ شخص جو جننے کے وقت بھیڑ کی خبر گیری کرتا ھے ؛ گڈریا - (۲) بچہ جننے والی بھیڑ-

**lambhood, *n.* :** برگی ؛ میمناپن -

**lambkin, *n.* :** (۱) چھوٹاسا برہ- (۲) نازک اندام شخص یا بچہ-

**lamblike, *a.* :** بھولا ؛ بے زبان گئو ؛ حلیم الطبع -

**Lambaste, *v. t.* :** ( مقامی ) مارنا پیٹنا -

**Lambda, *n.* :** لیمڈا ؛ یونانی حرف جو انگریزی میں "L" اور اُردو میں "ل" کا مترادف ھے ' اس طرح (λ) لکھا جاتا ھے -

*l. moth* :- ایک قسم کا پتنگا جس کے پروں پر λ کا نشان بنا ھوا ھوتا ھے

**La(m)bdacism, *n.* :** (۱) "ر" کا تلفظ "ل" کی طرح ادا کرنا - (۲) تقریر یا تحریر میں "ل" کا کثرت استعمال - (۳) "ل" کا ناقص تلفظ ادا کرنا -

**Lambdoid, Lambdoidal, *a.* :** λ کی شکل کا -

*l. suture* : سر کے پچھلے حصے اور کھوپڑی کی دونوں ھڈیوں کا جوڑ-

**Lambent, *a.* :** (۱) (شعلہ یا روشنی) ( سطح پر اس کو جلاے بغیر) لہکتا ھوا ؛ سبک تاب (ج) - (۲) (آنکھیں ' وغیرہ) دھیمی روشن ؛

منور - (۳) ( آسمان وغیرہ ) رخشاں؛ منور - (۴) ( ظرافت وغیرہ ) با مزہ ؛ نمکین -

**lambency,** *n.* : لهک (روشنی کی) ؛ سبک تابی ؛ سبک رخشی -

**lambently,** *adv.* : سبک تابی سے ؛ سبک رخشی سے -

**Lambeth,** *n.* : (۱) کنٹربری کے اسقف اعظم کا قصر جو لیمبتھ میں واقع ہے - (۲) کنٹربری کا اسقف اعظم کلیسا کے نمائندے کی حیثیت سے -

**Lambrequin,** *n.*: (۱) چھوٹا سا پردہ جو دروازے یا کھڑکی کے بالائی حصہ پر پڑا رہتا ہے یا آتش دان کے روکار (mantelpiece) سے لٹکتا رہتا ہے -

**Lame,** *n.* & *v. t.* : (۱) لنگڑا ؛ لولا ؛ لنجا ؛ لنگ ؛ اعرج - (۲) ( دلیل یا عذر ) لنگ ؛ نا معقول ؛ مہمل ؛ نا قابل قبول ( بیان ) غیر تشفی بخش ؛ بودا ؛ پھسپھسا ؛ ( بحر ) جس میں روانی نہ ہو - (۳) ( مصرعہ ) جس میں سکتہ ہو - (۴) لنگڑا یا لولا کر دینا ؛ بگاڑ دینا ؛ نکما کر دینا -

*l. duck* : دیکھو Duck -

*l. excuse* : عذر لنگ -

**lamely,** *adv.* : لنگڑا کر ؛ غیر تشفی بخش طریقہ سے ؛ بودے یا پھسپھسے طور سے -

**lameness,** *n.* : لنگڑا پن ؛ لنگ ؛ نا معقول ہونا ؛ غیر تشفی بخش ہونا -

**lamish,** *a.* : کسی قدر لنگڑا -

*Lame,* *a.* & *n.* : ( فرانسیسی ) زر بفت -

*Lamella, n.* ( pl. -ae ) : ورق ؛ پرت ؛ تہ ؛ چھلکا ؛ غشا ؛ پتری -

**lamellose, -ated, lamellate, lamellar,** *aa.* : پرت دار ؛ پتری دار -

**lamelli-** : سابقے کے طور پر استعمال ہوتا ہے مثلاً Lamelliferous بمعنی ورق دار ' پرت دار ' پتری دار -

**Lament,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) زاری ؛ گریہ ؛ نالہ ؛ شیون ؛ فغاں ؛ فریاد ؛ ماتم ؛ واویلا - (۲) نوحہ ؛ مرثیہ - (۳) رونا ؛ پیٹنا ؛ نالہ ' فغاں ' فریاد ' شیون یا نوحہ کرنا ؛ واویلا ' غم ماتم یا افسوس کرنا -

**lamented,** *a.* : ( مردوں کے متعلق ) مرحوم ( مثلاً the late lamented )

**Lamentable,** *a.* : (۱) ( قدیم ) غم زدہ ؛ محزون - (۲) قابل افسوس ؛ افسوس ناک -

**lamentably,** *adv.* : افسوس ناک طور پر -

**Lamentation,** *n.* : گریہ ؛ ماتم ؛ فریاد ؛ رونا پیٹنا -

**Lamia,** *n.* : ( یونانی دیو مالا ) ایک ڈائن جس کا سر اور سینہ عورت کا اور جسم اور دم سانپ کی ہوتی ہے اور جو انسان کو مسحور کرکے مار ڈالتی ہے -

*Lamina, n.* ( pl. -ae ) : پتری ؛ ورق ؛ طبق ؛ تہ ؛ غشا ؛ قشر ؛ چھلکا ؛ پرت -

**laminar,** *a.* : پتری دار ؛ ورق دار ؛ پرت دار ؛ پترے کی طرح -

**laminose,** *a.* : ورق دار ؛ پتری دار -

**Lamini-** : سابقہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے ( مثلاً Laminiform ورق سا ' پترے کی طرح ) -

**Laminate,** *v. t.* & *i.* : (۱) پترے بنانا یا بیلنا - (۲) ورق اتارنا یا اترنا ؛ تہوں یا اوراق میں تقسیم کرنا یا ہونا - (۳) پترے جڑنا - (۴) پترے یا تہیں جما کر تیار کرنا -

**laminate,** *a.* : ورق دار ؛ ورق سا وغیرہ -

**lamination,** *n.* : ورق سازی ؛ ورق داری ؛ کوئی ورق دار ساخت -

**Lammas,** *n.* : اگست کی پہلی تاریخ ( پہلے اس تاریخ کو انگلستان میں فصل کٹنے کا جشن منایا جاتا تھا ) ؛ فصلی جشن -

*latter L.* : فرضی تاریخ ؛ کبھی نہ آنے والا دن ؛ کالی جمعرات -

**Lammergeyer,** *n.* : ریش دار کرگس جو یورپ کا سب سے بڑا شکاری پرندہ ہے -

**Lamp,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) چراغ ؛ دیا ؛ دیپک ؛ قندیل ؛ سراج ؛ مشعل ؛ مصباح ؛ فانوس ؛ لیمپ - (۲) ( مجازاً ) سورج ؛ چاند ؛ ستارہ - (۳) مشعل ہدایت ؛ چراغ راہ ؛ امید وغیرہ کا سرمایہ - (۴) چمکنا ؛ روشن ہونا - (۵) چراغ مہیا کرنا ؛ روشنی کرنا ؛ منور کرنا -

*l. black* : دھوئیں کی کالک ؛ کاجل ؛ دود چراغ -

*l. -chimney* : کانچ کا استوانہ جو چراغ کے شعلہ کے گرد رہتا ہے ؛ حباب ؛ چمنی -

*lamplight* : چراغ کی روشنی -

*l. -lighter* : چراغ روشن کرنے والا ؛ دیا جلاؤ -

*l. -post* : لالٹین یا قندیل کا کھمبا -

*like a l. -l.* : تیزی سے ؛ عجلت سے -

*pass, hand, on the l.* : علم وغیرہ کی ترقی کے متعلق اپنا فرض ادا کرنا -

*safety l.* : محفوظ چراغ یا لیمپ ( اس چراغ سے کوئلے کی کان میں کام لیتے ہیں تاکہ کان کے اندر اشتعال پذیر گیسوں میں آگ لگنے کا خدشہ نہ رہے ) -

*smell of the l.* : تیل کی بو آنا ؛ مطالعہ شبینہ کا پتہ دینا ؛ طرز تحریر میں آورد کا پایا جانا -

*spirit l.* : چراغ جس میں روح شراب جلتی ہے ؛ روح شراب کا چراغ -

**lampless,** *a.* : بے چراغ -

**Lampas,** *n.* : (۱) گھوڑے کے ایک مرض کا نام - (۲) تالو کی سوجن -

**Lampas,** *n.* : پھول دار ریشمی کپڑا جو پہلے پہل چین میں تیار ہوا تھا -

**Lampion,** *n.* : قمقمہ ؛ تونبتی -

**Lampoon,** *n.* & *v. t.* : (۱) ہجو قبیح - (۲) خاکہ اڑانا ؛ ہجو قبیح لکھنا -

**lampooner,** *n.* : مذمت کرنے والا ؛ ہاجی ؛ ہجو گو -

**lampoonist,** *n.* : ہجو باز -

**Lamprey,** *n.* : بام کی شکل کی مچھلی جس کا منہ اور گلپھڑے تھیلیوں کی طرح ہوتے ہیں ان کے دونوں جانب سات منافذ اور سر کے اوپر ایک نالی ہوتی ہے ؛ سنگ لیس مچھلی ؛ تنبو مچھلی ؛ موریلہ -

**Lancastrian,** *a.* & *n.* : (۱) لنکاسٹری ؛ جان آف گانٹ یا ڈیوک آف لنکاسٹر کے خاندان کا - (۲) خاندان مذکور کا رکن یا مؤید - (۳) لنکا شائر یا لنکاسٹر کا ؛ ان مقامات کا باشندہ -

**Lance,** *n.* : (۱) نیزہ ؛ برچھا ؛ بھالا ؛ برچھی ؛ سناں ؛ وھیل مچھلی کے مارنے کا برچھا - (۲) ( جمع ) نیزہ باز ؛ نیزہ بردار -

*l. -corporal, l. -sergeant* : فوج کا ادنیٰ عہدہ دار جو سپاہی کی تنخواہ پاتا اور نائک کا کام کرتا ہے ؛ لینس نائک -

*l. -fish* : نیزہ مچھلی ( چ ) -

*l. -snake* : امریکا کا ایک زہریلا سانپ جس کا سر نیزہ کی طرح

ہوتا ہے؛ نیزہ سانپ (ج) -

*lancewood* : ایک قسم کی مضبوط لچک دار لکڑی جس سے دھرے اور کمانیں وغیرہ بنتی ہیں اور جزائر غرب الہند میں پائی جاتی ہے -

**Lance**, *v.t.*: (۱) (شعر) (برچھی، تیر وغیرہ) پھینکنا، چلانا - (۲) (جراحی) نشتر دینا - (۳) بھالا، برچھا مارنا؛ نیزہ چلانا -

**Lancelet**, *n.*: ایک مچھلی جو اصلی ریڑھ دار جانداروں کی ادنیٰ ترین قسم ہے -

**Lanceolate**, *a.*: نیزہ نما - بھالے کی شکل کا؛ دونوں جانب گاؤدم -

**Lancer**, *n.*: (۱) رسالے کا سپاہی جو نیزہ سے مسلح ہو؛ نیزہ بردار؛ برچھیت؛ نیزہ باز - (۲) (جمع) ایک قسم کا ناچ - (۳) اس ناچ کے ساتھ کا ساز -

**Lancet**, *n.*: (۱) آلۂ جراحی جو بالعموم دو دھارا اور نکیلا ہوتا ہے؛ نشتر - (۲) نشتری دریچہ یا محراب (L.arch, light, window) -

**lanceted**, *a.*: نشتری دریچہ یا طاق والا -

**Lancinating**, *a.*: (درد) سخت، شدید؛ جس میں ٹیس اٹھے -

**Land**, *n.*: (۱) خشکی؛ بر - (۲) زمین؛ دھرتی؛ بھوم؛ پرتھوی؛ ارض؛ کیتی - (۳) ملک؛ دیس؛ اقلیم؛ ولایت؛ سر زمین؛ خطہ؛ ریاست؛ مملکت؛ سلطنت؛ کشور - (۵) زمینداری؛ بھوم دھن؛ جائداد (بصیغۂ جمع)؛ اراضی؛ تعلقہ؛ علاقہ؛ جاگیر - (۶) کیاری؛ قطعہ؛ تختہ - (۷) بندوق کی کوٹھی؛ خزانۂ تفنگ -

*bad landfall* : زمین کا جہاز راں کے اندازے کے خلاف نظر آنا؛ حساب کے خلاف رویت زمین -

*good landfall* : زمین کا اسی مقام پر نظر آنا جس کا جہاز راں نے اندازہ کیا ہو؛ حساب کے مطابق رویت زمین -

*how the l. lies* : صورت حال کیا ہے - معاملے کی کیا صورت ہے؛

*L. -agent* : مختار، کارندہ (جاگیر یا علاقے کا)؛ دلال (زمین کا) -

*L. -agency* : مختاری، دلالی (زمین کی) -

*l. -bank*: وہ بنک جو زمین کی ضمانت پر نوٹ جاری کرتا ہے؛ زمیندارہ بنک -

*l. -breeze* : وہ ہوا جس کا رخ زمین سے سمندر کی جانب ہوتا ہے؛ نسیم بری -

*l. -carriage* : خشکی کے راستے سے حمل و نقل؛ بری حمل و نقل -

*l. -crab* : بری کیکڑا، کرک یا سرطان (ایک قسم کا کیکڑا جو زمین پر رہتا ہے لیکن سمندر میں انڈے دیتا ہے) -

*landfall* : بحری سفر میں جہاز پر سے زمین کا پہلی مرتبہ نظر آنا؛ رویت زمین -

*l. -force(s)* : بری فوج؛ عساکر بریہ -

*l. -girls* : لڑکیاں جو جنگ عظیم کے زمانے میں کھیتی باڑی کا کام کرتی تھیں -

*l. -grabber* : (۱) غاصب زمین - (۲) آئر لینڈ میں وہ شخص جو بے دخل کئے ہوئے آسامیوں کی زمین حاصل کرے -

*landholder* : زمیندار؛ پٹہ دار آسامی؛ جوتا -

*l. -hunger* : جوع الارض؛ زمین کا ہوکا -

*l. -hungry* : جسے زمین کا ہوکا ہو -

*l. -jobber* : زمین کا سٹا کرنے والا -

*landlady* : عورت جو سرائے، طعام خانے، مکان یا زمین کی مالکہ ہو؛ سرائے دارنی؛ بھٹیاری؛ مکان دارنی؛ زمیندارنی؛ چودھرائن -

*l. -law* : (عموماً جمع) قانون اراضی -

مجلس اراضی؛ جمعیت مزارعین (سنہ ۱۸۷۹ء) : *L.- League* میں آئر لینڈ کے مزارعین نے اس نام سے ایک انجمن قائم کی تھی جس کا مقصد لگان کی تخفیف اور کسانوں کو حقوق ملکیت وغیرہ دلوانا تھا) -

*l. -locked* : زمین سے تقریباً یا بالکل گھرا ہوا ہو؛ زمین بند (ج)؛ زمین سے محصور -

*landlord* : سرائے، مکان وغیرہ کا مالک؛ زمیندار؛ جاگیردار مکان دار؛ مالک مکان سرائے دار -

*l. -lubber* : (بحری) وہ شخص جو سمندر اور جہازوں سے ناواقف ہو؛ زمین کا بیل (جہازران یہ لفظ از راہ تضحیک خشکی پر زندگی بسر کرنے والوں کے لئے استعمال کرتے ہیں) -

*landmark* : (۱) ملک، جاگیر وغیرہ کی سرحد کا نشان؛ سوانا؛ حد نما؛ کوئی مشہور چیز جو کسی علاقے کا امتیازی نشان ہو - (۲) (تاریخ وغیرہ میں) دور آفرین واقعہ (یعنی ایسا واقعہ جس سے نئے دور یا انقلاب کا آغاز ہو) -

*l. of cakes* : کیکوں کا ملک (اسکاٹلینڈ مراد ہے) -

*l. of promise* : ارض موعودہ (کنعان مراد ہے) -

*l. of the leal* : بہشت؛ جنت؛ فردوس؛ خلد -

*l. of the living* : زندوں کی سر زمین؛ دنیا؛ زندگی -

*landowner* : مالک زمین؛ زمیندار -

*landrail* : جزائر برطانیہ کا ایک پرندہ جو غلوں کے کھیتوں میں ہوتا ہے -

*l. -service*. لازمی فوجی خدمت بری فوج میں -

*l. -shark*: خشکی کا ٹھگ جس کی گذر اوقات جہازرانوں کے ٹھگنے پر ہو -

*l. -sick* : (بحری اصطلاح میں وہ جہاز) جو زمین کے قریب ہونے کی وجہ سے اچھی طرح نہ چلتا ہو -

*l. slide* : (۱) ہبوط ارض - (۲) (امریکا میں) سیاسی شکست فاش -

*ladslip* : پہاڑ وغیرہ کے ٹکڑے کا کٹ کر گرنا -

*landsman* : غیر جہاز رانی؛ بری (خشکی کا باشندہ) -

*l. -swell* : ساحل کے قریب پانی کا تموج؛ موجۂ ساحل -

*l. -tax*. محصول اراضی؛ جمع؛ لگان؛ مالگذاری -

*l. -tie* : شہتیر یا ستون جو دیوار وغیرہ کو زمین پر سہارا دیئے ہوئے ہو؛ اڑواڑ؛ ٹیکن؛ تھونی -

*l. -wind* : = L.-breeze

**landless**, *a.*: بے زمین؛ بے ملک -

**landward**, *a. & adv.*: خشکی کی طرف کا؛ خشکی کی طرف -

**landwards**, *adv.*: خشکی کی طرف -

**Land**, *v.t. & i.*: (۱) کنارے پر اتارنا یا اترنا؛ جہاز پر سے اتارنا یا اترنا - (۲) گاڑی سے اتارنا - (۳) جگہ پر یا کسی حالت یا نوبت کو پہنچانا یا پہنچنا؛ مبتلا کرنا - (۴) (گھونسا وغیرہ) رسید کرنا، جمانا (مثلاً *landed him one in the eye*) - (۵) مچھلی (مار کر یا پکڑ کر) کنارے پر لانا - (۶) (مجازاً) (انعام) حاصل کرنا - (۷) گھڑ دوڑ میں گھوڑے کا اول وغیرہ آنا؛ (سوار کا گھوڑے کو اول وغیرہ) لانا؛ پہنچانا - (۸) (کودنے کے بعد) زمین چھونا -

**Landau**, *n.*: ٹپ دار چوپہیا گاڑی جس کے ٹپ کا اگلا حصہ اور پچھلا حصہ الگ الگ کھولا یا بند کیا جا سکتا ہے؛ لینڈو گاڑی یا بگھی -

**Landaulet**, *n.*: چھوٹی لینڈو گاڑی

*Landdrost*, *n.*: جنوبی افریقہ کا مجسٹریٹ یا ناظم عدالت -

**Landed**, *a.*: اراضی کا مالک؛ اراضی سے متعلق؛ اراضی پر مشتمل-
*the l. estate, property*: جائداد مشتمل بہ اراضی' زمینداری-
*the l. interest*: زمینداروں کی جماعت -
**Landgrave**, *n* ( fem.-gravine. ): بعض ( قدیم ) جرمن ریاستوں کے حکمران کا لقب -
**Landing**, *n.* ( ۱ ) ( جہاز سے ' گاڑی سے ) اُتارنا یا اُترنا - ( ۲ ) دو سیڑھیوں کے درمیان کا چبوترا ؛ جہاز پر سے اُترنے کی جگہ -
*l.-net*: بڑی مچھلی کو پکڑنے کے بعد کنارے پر لانے کا جال -
*l.-place*: جہاز پر سے اُترنے کی جگہ ؛ گودی ؛ گھاٹ -
*l.-stage*: عموماً تیرتا ہوا چبوترا جس پر سے جہاز کے مسافر اور مال اُتارا جاتا ھے -
**Landlordism**, *n.*: (۱) نظام زمینداری؛ زمیندارہ ( خصوصاً آئرلینڈ کے نظام زمینداری کو حقارت سے کہتےھیں)- (۲)اس نظام کی حمایت -
**Landocracy**, *n.*: زمینداروں کی جماعت؛ جاگیرداروں کا گروہ ؛ مالکان اراضی -
**landocrat**, *n.*: بڑا زمیندار یا جاگیر دار -
**Landscape**, *n.*: ( اندرون ملک کے ) بری مناظر یا ان کی تصویر -
*l.-gardener*: قدرتی مناظر کے مشابہ باغ لگانے والا -
*l.-gardening*: قدرتی مناظر کے مشابہ باغ لگانا -
*l.-marble*: وہ سنگ مرمر جس پر درختوں سے نقش ھوں ؛ شجری سنگ مرمر -
*l.-painter*: بری مناظر کا مصور-
**landscapist**, *n.*: قدرتی مناظر کا مصور -
*Landsturm*, *n.*: ( جرمن ) ( بری ' بحری اور صرف ایام جنگ میں خدمت کرنے والی فوجوں کے علاوہ ) عام بھرتی ؛ ( جنگ کے موقع پر ) عام بھرتی -
*Land-tag* ( -ahch ), *n.*: ( قدیم ) جرمن ریاستوں کی مجلس وضع قوانین -
*Landwehr*, *n.*: ( جرمن ) صرف ایام جنگ میں خدمت کرنے والا لشکر -
**Lane**, *n.*: ( ۱ ) عموماً دو باڑوں کے درمیان تنگ راستہ - ( ۲ ) تنگ راستہ ؛ گلی ؛ کوچہ - ( ۳ ) صفوں کے بیچ کا راستہ - ( ۴ ) جہازوں کا مقررہ راستہ -
*it is a long l. that has no turning*: ایک نہ ایک دن حالت بدلے گی -
*red l.*: حلق -
*the L.*: ( لندن میں ) ڈرروی لین ( کا تھیٹر) -
**Langrage,-idge**, *n.*: ٹین کے ڈبے میں بھری ھوئی انگھڑ گولیاں ( قدیم زمانے میں جہاز کی رسیوں ' باد بانوں وغیرہ کو برباد کرنے کے لئے توپ میں بھر کے چلائی جاتی تھیں ) -
**Lang syne**, *adv.* & *n.*: زمانۂ سابق (میں)؛ زمانۂ گزشتہ (میں)-
**Language**, *n.*: ( ۱ ) زبان ؛ بھاشا ؛ بولی ؛ لسان ؛ بول چال ؛ طرز سخن ؛ طرز کلام ؛ طرز بیان ؛ زبان ؛ نشست الفاظ - ( ۲ ) لغات اور ان کا استعمال - ( ۳ ) ( مجازاً ) پیرایۂ ادا ؛ اظہار خیال کا طریقہ ( مثلاً *finger l.* ) - ( ۴ ) نطق ؛ گویائی - ( ۵ ) اصطلاحی زبان ؛ کسی خاص طبقے کی زبان ؛ اصطلاح ؛ محاورہ -
*bad l.* or *vulgar l.*: ناشایستہ گفتگو؛ گالیاں وغیرہ؛ سوقیانہ گفتگو-
*dead l.*: غیر مروجہ زبان ؛ مردہ زبان ؛ وہ زبان جو بولی نہ جاتی ھو صرف کتابوں میں محفوظ ھو مثلاً سنسکرت -
*finger l.*: قواعد مقررہ کے مطابق انگلیوں کے اشاروں سے مطلب ادا کرنا ؛ اشاروں کی زبان -
*l.-master*: زبان کا معلم ( خصوصاً جدید غیر ملکی زبانوں کا ) -
*l. of flowers*: مختلف پھولوں کی مقررہ علامتوں سے مطلب ادا کرنا ؛ پھولوں کی زبان ؛ پھول بھاشا ( ج ) -
*strong l.*: ( ۱ ) پر زور الفاظ ؛ پر جوش گفتگو ؛ جوشیلی گفتگو - ( ۲ ) سخت کلامی -
*Langue d'oc, langue d'oil*, *nn.*: قرون وسطیٰ کی فرانسیسی زبان جو دریائے لوار ( Loire ) کے جنوب اور شمال میں بولی جاتی تھی -
**Languid**, *a.*: ( ۱ ) مریل ؛ بے جان ؛ بے دم ؛ نڈھال ؛ سست ؛ مضمحل - ( ۲ ) بے ھمت ؛ مردہ دل ؛ بے حس ؛ بے کیف - ( ۳ ) بے رونق ؛ پھیکا ؛ بے لطف - ( ۴ ) مٹھا ؛ سست - ( ۵ ) کمزور ؛ نا توان ؛ پست -
**languidly**, *adv.*: سستی سے ؛ بے کیفی سے ؛ افسردہ دلی سے ؛ کمزوری سے وغیرہ -
**languidness**, *n.*: سستی ؛ بے کیفی ؛ کمزوری ؛ افسردہ دلی-
**Languish**, *v. i.*: ( ۱ ) کمزور ھونا ؛ نا توان ھونا ؛ پژ مردہ ھونا؛ کمھلانا؛ مرجھانا ؛ نڈھال ھونا ؛ مضمحل ھونا - ( ۲ ) (under کے ساتھ ) اداسی یا مردہ دلی کی زندگی بسر کرنا - ( ۳ ) گرنا ؛ زور گھٹنا ؛ پست ھونا - ( ۴ ) ( for کے ساتھ ) ( کسی آرزو میں )گھلنا؛ جھورنا - (۵) حسرت و یاس کا انداز اختیار کرنا- ( ۶ ) چشم نیم باز سے دیکھنا ؛ مدھ بھری نگاھوں سے دیکھنا -
**languishingly**, *adv.*: چشم نیم باز سے ؛ مخمور نگاھوں سے ؛ مدھ بھری نگاھوں سے -
**languishment**, *n.*: کمھلاھٹ ؛ اضمحلال ؛ اداسی ؛ کاھش ؛ گھلنا ( کسی آرزو میں ) -
**Languor**, *n.*: ( ۱ ) نقاھت ؛ کمزوری ؛ تکان - ( ۲ ) سستی ؛ ڈھیلا پن ؛ بے دم یا بے جان ھونا - ( ۳ ) حسرت و یاس کا انداز؛ نیم نگاھی؛ لگاوٹ - ( ۴ ) سستی ؛ بے رونقی ؛ بے کیفی؛ افسردگی؛ پژ مردگی - ( ۵ ) ( آسمان وغیرہ کی ) بھیانک خاموشی -
**languorous**: = Languid -
**languorously**: = Languidly -
**Laniary**, *a.* & *n.*: ( ۱ ) ( کچلیوں کا سا ) تیز اور نکیلا - ( ۲ ) تیز نکیلا دانت ؛ کچلی -
**Laniferous,-gerous**, *aa.*: اون دار ؛ پشم دار ؛ روئیں دار -
**Lank**, *a.*: ( ۱ ) سوکھا ؛ لاغر ؛ کم گوشت ؛ چھریرا ؛ اکھرا ؛ پتلا - ( ۲ ) لمبی نرم (گھانس) - ( ۳ ) سیدھے نرم ( بال )-
**Lanky**, *a.*: دبلا پتلا اور لمبا ؛ سوکھا اور لمبا -
**lankiness**, *n.*: سوکھا اور لمبا ھونا -
**Lanner, lanneret**, *nn.*: ایک قسم کا باز ( -et کے ساتھ نر اور er - کے ساتھ مادہ ) -
**Lanolin**, *n.*: ایک قسم کی روغنی چیز جو اون سے نکالی جاتی ھے اور اس سے مرھم کے پھاے بناتے ھیں ؛ صوفانی -
**Lansquenet**, *n.*: تاش کا ایک کھیل جو جرمنی کی ایجاد ھے -
**Lantern**, *n.*: ( ۱ ) فانوس ؛ قندیل ؛ لالٹین - ( ۲ ) روشنی کے مینار کا وہ کمرا جس میں روشنی کی جاتی ھے - ( ۳ ) کمرے

کی چھت یا گنبد کا روشن‌دان (اندھے شیشوں کا) -(۴) *l.-fly* کی چمکنے
والی سونڈ - (۵) = *magic l.*-

*bull's eye l.* : نیم کروی عدسہ کی لالٹین -

*Chinese l.* : دیکھو Chinese -

*dark l.* : چور لالٹین -

*l.-fly* : جنوبی امریکا کا جگنو کی قسم کا کیڑا

*l. jaws* : لمبے پتلے جبڑے -

*magic l.* : دیکھو magic

*parish l.* : چاند -

**lantern-jawed**, *a.* : جس کے جبڑے لمبے اور پتلے ہوں -

**Lanthanum**, *n.* : ( کیمیا ) ایک کم یاب عنصر جو سیزیم دھات میں ملا ہوا ہوتا ہے ( دریافت سنہ ۴۱ - ۱۸۳۹ ) -

**Lanthorn**, *n.* : Lantern کے قدیم ہجے -

**Lanyard**, *n.* : چھوٹی رسی خصوصاً وہ جس سے کوئی چیز باندھی جائے یا پکڑی جائے -

**Laodicean**, *a.* & *n.* : (۱) مذہبی یا سیاسی معاملات سے بے پروا - (۲) وہ آدمی جو مذہبی یا سیاسی معاملات میں بہت کم دلچسپی لے -

**Lap**, *n.* : (۱) ( کپڑے کا ) دامن ؛ ( زین وغیرہ کا ) لٹکتا ہوا حصہ - (۲) کان کی لو ؛ بنا گوش - (۳) جھولی - (۴) گود ؛ آغوش ( مثلاً *in Fortune's l.* ) - (۵) غار ؛ کھوہ -

*l.-dog* : چھوٹا پلا ہوا کتا ؛ گرجی کتا -

*lapstone* : موچیوں کا سندان ( جسے گود میں رکھکر چمڑا پیٹتے ہیں ) -

**lapful**, *n.* : دامن بھر ؛ جھولی بھر ؛ گود بھر -

**Lap**, *v. t.* & *i.* : (۱) لپیٹنا ؛ اوڑھنا ؛ تہ بہ تہ باندھنا ( کپڑے کو ) - (۲) بہت سے کپڑوں یا تہوں میں لپیٹنا ؛ بہت سے کپڑے پہنادینا - (۳) (اثرات وغیرہ کا) گھیر لینا ؛ محاصرہ کرلینا ؛ نرغے میں لینا - (۴) آغوش میں لینا - (۵) ( گھوڑدوڑ ) ( دوسرے گھوڑے سے ) آگے رہنا یا ہوجانا ( بہ قدر ایک یا زیادہ چکر کے ) - (۶) ( کسی چیز کو ) اس طرح ڈھکنا کہ کچھ حصہ باہر نکلا رہے - (۷) باہر نکلا رہنا -

**Lap**, *n.* : (۱) کسی چیز کا وہ حصہ جو دوسری چیز کو ڈھکنے کے بعد باہر نکلا رہے ؛ اس حصہ کی مقدار - (۲) بیلن پر ( روئی وغیرہ کی ) لپٹی ہوئی تہ - (۳) چرخی یا پھرکی کے گرد سوتی یا ریشمی تاگے کا ایک دور یا چکر - (۴) دوڑ کے میدان کا ایک چکر یا ایک دور -

*l.-joint, half-l.* : ( ریل کی پٹریوں وغیرہ میں ) ایسا جوڑ جس میں سروں کی متائی آدھی کرکے انہیں پیوست کردیں ؛ ادھ سرا جوڑ ( ج ) -

*l.-streak* : ایک خاص ساخت کی کشتی

**Lap**, *n.* & *v.t.* : (۱) پہیہ کی جس پر دھاتوں اور جواہرات کو جلادیتے ہیں - (۲) جلا دینا -

**Lap**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ( up کے ساتھ ) سڑپنا ؛ ( پانی وغیرہ ) زبان سے سڑپ کر پینا ؛ چپڑچپڑ پینا - (۲) ( تالاب یا چشمے کے کنارے سے ) لہروں کا شور کے ساتھ ٹکرانا - (۳) ( عموماً up اور down کے ساتھ ) مشروبات پر ( حریصانہ طور پر ) گرنا - (۴) سڑک جانا ؛ سڑپا لگانا ؛ پرندوں کی طرح پینا - (۵) کتوں کی پتلی خوراک - (۶) ( عامیانہ ) پینے کی کوئی ہلکی چیز ؛ شراب - (۷) سڑپا ؛ ایک بار سڑپلے کی مقدار - (۸) لہروں کے کنارے پر ٹکرانے کی آواز

**Lapar(o)** -: پہلو ؛ کوکھ ( تشریح و جراحی کے بعض مرکب اصطلاحات کا پہلا جزو مثلاً *laparectomy, laparocele* - *laparotomy* )

**Lapel**, *n.* : کوٹ کے گریبان کی لوٹ ؛ لوٹ گریبان -

**lapelled**, *a.* : لوٹ کے گریبان کا ( کوٹ ) -

**Lapicide**, *n.* : سنگتراش ؛ کندہ کار -

**Lapidary**, *a.* & *n.* : (۱) ( قیمتی یا آرائشی ) پتھروں کے متعلق ؛ حجری - (۲) کندہ کیا ہوا - (۳) ( عبارت ) کندہ کرنے کے قابل - (۴) نگینہ ساز ؛ حکاک ؛ جواہرات کو تراشنے اور جلا دینے والا -

*l. bee* : مہال کی مکھی جو پتھر میں اپنا چھتا بنائے -

**Lapidate**, *v. t.* : پتھر برسانا ؛ سنگسار کرنا ؛ سنگسار کر کے مار ڈالنا -

**lapidation**, *n.* : پتھروں کی بوچھاڑ ؛ سنگساری -

**Lapidify**, *v. t.* : پتھر بنا دینا ؛ پتھر کا بنا دینا ؛ متحجر کر دینا -

**lapidification**, *n.* : پتھر بنا دینا یا بن جانا ؛ تحجر -

**Lapislazuli**, *n.* : (۱) ایک معدنی چیز جس سے شوخ نیلا رنگ بناتے ہیں ؛ لاجورد - (۲) شوخ نیلا رنگ ؛ لاجوردی رنگ -

**Lapp**, *n.* & *a.* : (۱) شمالی اسکنڈی‌نیویا کی ایک بونی قوم ؛ لیپی قوم - (۲) اس قوم کی زبان ( Lappish ) ؛ لیپی زبان - (۳) لاپستان کا ؛ لاپی ؛ لاپستانی -

*Lapland* : لاپستان -

**Laplander**, *n.* : لاپستان کا باشندہ ؛ لاپی -

**Lappish**, *a.* & *n.* : لاپی زبان ؛ لاپی -

**Lappet**, *n.* : (۱) دامن ؛ کپڑے کا لٹکتا ہوا حصہ - (۲) لٹکتا ہوا گوشت یا جھلی ؛ کان کی لو - (۳) کوٹ کے گریبان کی لوٹ - (۴) عورتوں کی ٹوپی کا دنبالہ یا فیتہ -

**Lapponian** : = Lapp

**Lapse**, *n.* : (۱) بھول ؛ چوک ؛ ادنیٰ سی خطا ؛ غلطی ؛ سہو ؛ فروگذاشت - (۲) لغزش ؛ اخلاقی قصور ؛ غفلت - (۳) ارتداد - (۴) تنزل - (۵) عدم استعمال کی وجہ سے استحقاق باقی نہ رہنا ؛ حق چلا جانا ؛ تمادی عارض ہونا - (۶) ( پانی کا ) ہلکا بہاؤ ؛ سبک روی - (۷) امتدادِ زمانہ ؛ وقت کا گزرنا ؛ وقفہ -

**Lapse**, *v. i.* : ( away اور back کے ساتھ ) (۱) گرنا ؛ گھٹنا ؛ گرکر پہلی حالت ہوجانا ؛ بدتر ہوجانا - (۲) ( حق ) جاتا رہنا ؛ تمادی عارض ہوجانا ؛ ( جائداد وغیرہ کا ) وارث نہ ہونے سے کسی کو واپس ملنا - (۳) آہستہ آہستہ بہنا ؛ گزرنا ؛ اترنا ؛ دبنا ؛ نرو ہونا ؛ کم ہونا -

**Lapsus**, *n.* ( pl. -us ) : لغزش ؛ بھول ؛ فروگزاشت

*l. calami* : قلم کی لغزش -

*l. linguae* : زبان کی لغزش

**Laputan**, *a.* & *n.* : (۱) لے پوٹا ( کتاب گلی ورز ٹراولز میں ایک خیالی اڑنے والا جزیرہ) کا باشندہ ؛ لیپوٹی ؛ ( استعارتاً ) شیخ چلی - (۲) خیالی ؛ موہوم ؛ بے سروپا ؛ بے بنیاد شیخ چلی سا -

**Lapwing**, *n.* : انگلستان کا ایک قسم کا بڑی ما لب کبوتر کے

قد کا پرندہ -

**Lar**, *n.* (pl. Lares, Lars) : (۱) (Laras جمع) قدیم روما کا گھریلو دیوتا - (۲) (lars جمع) برمی لنگور، بندر -

**Larboard**, *n.* & *a.* : (۱) جہاز کا بایاں پہلو - (۲) اس پہلو کا یا اس کے متعلق (غلط فہمی سے بچنے کی غرض سے آج کل starboard کے مقابل میں larboard کی بجائے port استعمال کیا جاتا ہے) -

**Larceny**, *n* : (قانون) چوری ؛ سرقہ -

*petty l.* : خفیف سرقہ (پہلے ایسی چیز کی چوری کو کہتے تھے جس کی قیمت ایک شلنگ سے کم ہو) -

**larcencer, larcenist**, *nn.* : چور ؛ سرقے کا مجرم ؛ سارق -

**larcenous**, *a.* : سرقے کا ؛ چوری کا ؛ سارقانہ -

**larcenously**, *adv.* : چوری سے ؛ سارقانہ -

**Larch**, *n.* : ایک قسم کا اونچا خوبصورت درخت جس سے گندہ بروزہ، پائدار عمارتی لکڑیاں اور دباغت کے کام کی چھال حاصل ہوتی ہے ؛ لارش کی لکڑی -

**Lard**, *n.* : سور کے پیٹ کی چربی ؛ سور کی چربی ؛ پیہ خوک ؛ شحم الخنزیر (جو پکانے میں کام آتی ہے) -

**lardy**, *a.* : اس چربی کا سا -

**Lard**, *v. t.* : (۱) (مرغ وغیرہ میں) سور کا نمکا یا ہوا گوشت ملانا (پکانے سے پہلے) - (۲) (تقریر یا تحریر کو) استعاروں، اصطلاحوں اور غیر ملکی لغات سے مرصع کرنا -

**Lardaceous**, *a.* : (طب) سور کی چربی سے مشابہ ؛ چربیلا -

**Larder**, *n.* : کمرا جس میں گوشت اور کھانے پینے کی چیزیں رکھی جاتی ہیں ؛ رکابدار خانہ ؛ نعمت خانہ -

**Lardon, Lardoon**, *n.* : (مرغ وغیرہ میں ملانے کے لئے) سور کے نمکائے ہوئے گوشت کا ٹکڑا -

**Lardy-dardy**, *a.* : (عامیانہ) بننے والا ؛ چھبیلا ؛ رنگیلا ؛ نخرے باز ؛ بناوٹی ؛ نخرے بازی کا -

**Lares** : دیکھو Lar -

**Large**, *a.* & *n.* : (۱) (قدیم) دریا دل ؛ فیاض ؛ عالی ظرف ؛ شفقت آمیز (views, charity, tolerance کے ساتھ اب بھی مستعمل ہے) - (۲) بے تعصبانہ ؛ وسیع - (۳) وسیع ؛ فراخ (مثلاً *l. powers*, *discretions*) - (۴) (صناعی وغیرہ) آزادانہ - (۵) بڑا ؛ وسیع (big کا استعمال بول چال میں ہے اور great کا استعمال عظمت وشان کے لئے، large کا استعمال اشخاص کے لئے شاذ ہے سوائے l. of limb کے) - (۶) (بطور اسم at اور in کے ساتھ مستعمل ہے مثال کے لئے ذیل کے الفاظ دیکھو) -

*at l.* : (۱) آزاد، جو قید نہ ہو - (۲) (بیان وغیرہ) مفصل ؛ مشرح ؛ تفصیلی - (۳) علی العموم ؛ بحیثیت مجموعی (مثلاً *popular with people at l.*) - (۴) علی الاطلاق ؛ بلا تفریق و بلا امتیاز (مثلاً *scatters imputations at l.*) -

*gentleman at l.* : (۱) درباری جس کے سپرد کوئی خاص کام نہ ہو - (۲) وہ شخص جس کا کوئی مشغلہ یا پیشہ نہ ہو -

*in l.* : بڑے پیمانہ پر -

*l.-hearted* : فراخ دل ؛ وسیع القلب ؛ وسیع النظر ؛ فراخ دلانہ -

*l.-minded* : (۱) فیاض ؛ دریادل ؛ فیاضانہ - (۲) بے تعصب ؛ وسیع القلب ؛ بے تعصبانہ -

**largen**, *v. i.* & *t.* : (شعر) بڑا ہونا ؛ بڑا کرنا وغیرہ -

**largeness**, *n.* : وسعت ؛ ضخامت ؛ کثرت ؛ جسامت ؛ بڑا ہونا -

**largish**, *a.* : کسی قدر بڑا ؛ بڑا سا -

**large-heartedness**, *n.* : فراخ دلی ؛ وسعت قلب ؛ وسعت نظر -

**large-mindedness**, *n.* : فیاضی ؛ فراخ حوصلگی ؛ بے تعصبی ؛ وسعت قلب ؛ وسعت نظر -

**Largely**, *adv.* : (۱) وسعت سے وغیرہ - (۲) بڑی حد تک ؛ زیادہ تر ؛ بیشتر (مثلاً *is l. due to*) -

**Largess(e)**, *n.* : (قدیم) (۱) انعام و اکرام ؛ داد و دہش - (۲) گراں قدر عطیہ ؛ دریا دلانہ بخشش -

**Lariat**, *n.* : (۱) گھوڑوں وغیرہ کو پکڑنے کا پھندا - (۲) کچے چمڑے کی کمند جس سے گھوڑوں وغیرہ کو پکڑتے ہیں -

**Lark, Laverock**, *n.* : بھورے مٹیالے رنگ کے پرندوں کی قسمیں جن کی پچھلی انگلیاں بڑی ہوتی ہیں ؛ لوا ؛ چنڈول ؛ چکاوک ؛ قنبرہ -

*if the sky fall, we shall catch ll.* : آسمان گر پڑے تو ہم کیا مزے میں لوے پکڑینگے (ڈرپوک لوگوں کو تسکین دینے کے لئے کہتے ہیں) -

*l.-heel* : گل نا فرمان ؛ نیسٹرٹیم (nasturtium) ؛ ماترہ پترک ؛ ھالم کا پودا ؛ حرجیر

*larkspur* : ھالم کا پودا ؛ پودے کی قسم جس کا پیالہ گل مہمیز نما ہوتا ہے -

*rise with the l.* : صبح تڑکے اٹھنا -

**Lark**, *n.*, & *v. i.* : (۱) ہنسی ؛ دل لگی ؛ چہل ؛ رنگ رلیاں ؛ پر لطف صحبت - (۲) دلچسپ واقعہ ؛ مزے کی بات (مثلاً *what a l.!*) - (۳) رنگ رلیاں منانا ؛ ہنسی دل لگی کرنا ؛ چہل کرنا ؛ کھیلنا کودنا -

**larky**, *a.* : کھلنڈرا ؛ رنگ رلیوں کا شائق ؛ خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ ہنسوڑ -

**Larrikin**, *n.* : (عموماً) نوجوان لچا ؛ شہدا ؛ گنڈا ؛ بدمعاش -

**Larum**, *n.* : Alarum کی قدیم صورت (اب شاذ ہے) -

**Larva**, *n.* (pl. -ae) : (کیڑوں اور بعض دوسرے جانوروں کا) پھل روپ -

**larval**, *a.* : پھل روپ کا -

**larvi-** : (سابقہ بمعنی) پھل روپ کا (مرکبات میں) -

**Laryngoscope**, *n.* : حنجرے کے معائنہ کا طبی آلہ جس میں آئینہ لگا ہوتا ہے ؛ حنجرہ نما (ج) -

**Laryngotomy**, *n.* : حنجرے کا نشتر یا شگاف (جو سانس کے آنے جانے کے لئے باہر سے دیا جاتا ہے) -

**Larynx**, *n.* : حنجرہ -

**laryngeal, laryngic**, *aa.* : حنجرے کا ؛ حنجری -

**laryngitis**, *n.* : حنجرے کا ورم -

**laryngo-** : (سابقہ بمعنی) حنجرے کا یا اس کے متعلق -

**laryngology**, *n.* : حنجریات

**Lascar**, *n.* : ہندوستان کا دیسی ملاح -

**Lascivious**, *a.* : (۱) شہوت پرست ؛ نفس پرست ؛ شہوت پرستانہ - (۲) شہوت انگیز -

**lasciviously**, *adv.* : شہوت سے ؛ نفس پرستی سے -

**lasciviousness**, *n.* : شہوت انگیزی ؛ شہوت پرستی ؛ نفس پرستی -

**Lash**, *v. i. & t.* : (۱) جھٹکنا ( دم ، ہاتھ ، پیر وغیرہ کا ) - (۲) موسلا دھار برسنا ؛ جھپٹنا ؛ ٹوٹ پڑنا - (۳) زور سے حملہ کرنا ، زور سے وار کرنا ؛ ہاتھ چلانا - (۴) دولتی جھاڑنا ؛ دولتی چلانا - (۵) برس پڑنا ؛ ابل پڑنا - (۶) درے مارنا ؛ چابک مارنا ؛ کوڑے لگانا - ( ۷ ) ٹکرانا ( موجوں کا ) - (۸) جھڑکنا ؛ سرزنش کرنا ؛ آڑے ہاتھوں لینا ؛ ملامت کرنا ، چیتھڑے اڑا دینا - ( ۹ ) کوڑے لگاکر مجبور کرنا - ( ۱۰ ) کس کر باندھنا ؛ جکڑنا ( ڈوری وغیرہ سے ) -

**lashing**, *n.* : (۱) کوڑے کی مار ؛ ملامت ؛ سرزنش - (۲) ڈوریاں ؛ بندھن -

**lashings**, *n.* pl. : جمع ، عامیانہ ) بہت ؛ ڈھیروں؛ الغاروں -

**Lash**, *n.* : ( ۱ ) چابک ؛ کوڑے ، تسمے وغیرہ کی مار یا ضرب - ( ۲ ) چابک کا تسمہ ؛ کوڑا- ( ۳ ) ( مجازاً ) اکسانے والی چیز ؛ تازیانہ ؛ مہمیز - ( ۴ ) پلک ؛ مژہ -

*eye-l.* : پلک ؛ مژہ -

*the l.* : کوڑوں کی سزا -

**lashless**, *a.* : بے مژہ ؛ بے پلک -

**Lasher**, *n.* : ( ۱ ) کوڑے مارنے والا وغیرہ - ( ۲ ) دریا کا بند ؛ بند کے نیچے کا گہرا حصہ ؛ پانی جو بند کے اوپر سے گزرتا ھے -

**Lashkar**, *n.* : لشکر ؛ فوج -

**Laspring**, *n.* : چھوٹی سامن مچھلی -

**Lasque**, *n.* : چپٹا ، بے ڈول ، یا خط دار ہیرا -

**Lass**, *n.* : ( ۱ ) لڑکی ؛ چھوکری - ( ۲ ) معشوقہ ؛ محبوبہ -

**lassie**, *n.* : ( پیار میں ) معشوقہ -

**Lassitude**, *n.* : سستی ؛ ماندگی ؛ تکان ؛ تھکن ؛ بے کیفی -

**Lasso**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( ہسپانوی امریکا ) ( جانوروں کو پکڑنے کی ) کچے چمڑے کی کمند - ( ۲ ) جانوروں کو کمند سے پکڑنا -

**Last**, *n.* : لکڑی کا قالب یا کالبد جس پر موچی جوتوں کو چڑھاتے ھیں -

*stick to* one's *l.* : جو چیز آدمی نہ جانتا ہو اس میں دخل نہ دینا -

**Last**, *n.* : پلہ ؛ ناپ تول کے ایک پیمانے کا نام جو مختلف مقامات پر اور مختلف چیزوں کے لئے مختلف ہوتا ھے ( مثلاً *l. of wool* = ۱۲ تھیلے یا ۴۳۶۸ پونڈ؛ *l. of malt* = ۱۰ کواٹر ۸۰ بشیل )

**Last**, *a., n. & adv.* : ( ۱ ) آخر ؛ آخری ؛ اخیر ؛ آخرین ( ۲ ) واپسین ؛ دم مرگ کا؛ قیامت کے دن کا- ( ۳ ) پچھلا ؛ گزشتہ ( ہفتہ مہینہ وغیرہ ) - ( ۴ ) تازہ لطیفہ ، نیا بچہ وغیرہ ( مثلاً *mrs.—'s l.*)؛ پچھلا خط ( مثلاً *as I said in my l.*) - ( ۵ ) آخری ؛ ادنی ؛ سب سے کم درجے کا - ( ۶ ) آخری ؛ جس کے سوا کچھ باقی نہ رہا ہو ( مثلاً *l. resource, crust*) - ( ۷ ) سب کے بعد کا - ( ۸ ) سب سے زیادہ بیزار ؛ ناموزوں ؛ بعیداز وقوع(مثلاً *I should be the l. to do it* میں یہ کام ہرگز نہیں کرنا چاھتا) - ( ۹ ) قطعی؛ (قول ) فیصل - ( ۱۰ ) بے حد ؛ نہایت ( مثلاً *is of the l. importance*) - ( ۱۱ ) موخرالذکر شخص یا چیز - ( ۱۲ ) آخری لمحے ؛ دم واپسیں - ( ۱۳ ) آخری ذکرہ یا ذکر - ( ۱۴ ) سب کے بعد ؛ سب کے پیچھے ؛ آخر میں ؛ آخری بار -

*at l.* : آخر ؛ آخر کار ؛ آخرش ؛ آخرالامر؛ عاقبت الامر -

*at long l.* : خدا خدا کر کے ؛ بارے -

*breathe* one's *l.* : دم توڑنا ؛ مرنا -

*l. but not the least* : آخر میں مگر موخر نہیں ؛ جس کا ذکر آخر میں ہو لیکن اہمیت کے لحاظ سے کم نہ ہو -

*l. day* : روز محشر ؛ روز حساب ؛ روز قیامت -

*on* one's *l. legs* : دیکھو Legs -

*the four l. things* : موت ، جزا و سزا ، بہشت ، دوزخ -

*to, till, the l.* : آخر تک ؛ مرتے دم تک؛ تا دم مرگ -

**lastly**, *adv.* : آخر میں -

**Last**, *v. i. & t., & n.* : ( ۱ ) قائم رہنا ؛ ٹکنا ؛ ٹھیرنا ؛ چلنا ؛ زندہ رہنا- (۲) کافی ہونا؛ بس ہونا (مثلاً *will l. me ten years*)- ( ۳ ) کس ؛ دم ؛ پائداری -

*l. out.* : (اتنے دن) چلے گا-

**Lasting**, *a. & n.* : ( ۱ ) پائدار ؛ مضبوط - ( ۲ ) مستقل ؛ پائندہ؛ دیرپا - ( ۳ ) ایک قسم کا مضبوط کپڑا -

**lastingly**, *adv.* : پائداری کے ساتھ ؛ دواماً -

**lastingness**, *n.* : پائداری ؛ پائندگی . دوام -

**Latakia**, *n.* : ایک قسم کا ترکی تمباکو ( پینے کا ) -

**Latch**, *n & v. t.* : ( ۱ ) ( دروازہ بند کرنے کا ) پھرکی دار بیلن ، بلی - ( ۲ ) کھٹکے کا قفل ( دروازے کا ) - ( ۳ ) پھرکی دار بیلن لگانا ( دروازے میں ) ، بلی لگانا -

*l.-key* : کھٹکے دار قفل کی کنجی -

*l-key vote* = Lodger franchise

*on the l.* : صرف بیلن سے بند کیا ہوا -

**Latchet**, *n.* : ( انجیل ) جوتے کا تسمہ -

**Late**, *a.* (comp. *later, latter*; superl. *latest, last*), & *n.* : ( ۱ ) دیر کر کے آیا ہوا ؛ جسے دیر ہو گئی ہو - ( ۲ ) دیررس ؛ دیربر؛ دیر میں پھلنے یا پھولنے والا - ( ۳ ) بے وقت ؛ جو دن چڑھے یا رات گئے ہو ( مثلاً *l.-comer* دیر کر کے آنے والا ؛ دیر میں آنے والا ؛ *l. at night* دن چڑھے *l. in the day* ؛ رات گئے ؛ *l. hours* بہت رات گئے ؛ بہت دن چڑھے ؛ زیادہ سے زیادہ ؛ بہت دیر ہوئی تو ؛ *at the latest* ( ۴ ) قدیم ؛ پرانے زمانے کا ( جیسے *l. stained glass* ) - ( ۵ ) آنجہانی ؛ سابق ؛ پچھلا - ( ۶ ) اب کا ؛ حال کا ؛ جدید ؛ نیا ( مثلاً *the l. floods, war* ) - ( ۷ ) ( بطور اسم *of l.* میں مستعمل ھے جس کے معنی " حال میں ؛ تھوڑے دن ہوتے " ھیں ) -

*l. fee* : دیر فیس ( خطوں کی ) -

*of l. years* : چند سال سے ؛ تھوڑے برسوں سے -

**laten**, *v. t. & i.* : دیر ہونا ؛ دیر کرنا -

**lateness**, *n.* : دیر ؛ درنگ ، تاخیر ؛ جدید ہونا -

**latish**, *a. & adv.* : کسی قدر دیر میں آیا ہوا ؛ کسی قدر قدیم -

**Late**, *adv.* (-er, -est, last) : ( ۱ ) دیر کر کے ؛ وقت کے بعد - ( ۲ ) بہت دنوں کے بعد ؛ آگے چل کر - ( ۳ ) بہت رات گئے تک -

(۴) ( شعر ) حال میں ؛ تھوڑے دن ہوئے - (۵) پہلے ( مگر اب نہیں ) - (۶) نشو و نما کے آخری دور میں ؛ آخری زمانے میں - (۷) ( روز مرہ ) بہت دیر میں ؛ نا وقت -

*better l. than never* : کبھی نہ ہونے سے تو دیر میں ہونا اچھا -

*soon or late, early or late, sooner or late* : دیرسویر ؛ کبھی نہ کبھی -

**Lateen, a., L. sail** : (۱) مثلث نما تکونا باد بان - (۲) مثلث نما یا تکونے باد بانوں کا جہاز -

**Lately, adv.** : حال میں ؛ تھوڑے عرصہ پہلے ؛ ابھی ابھی ؛ کچھ دن پہلے -

**Latent, a.**: (۱) مخفی؛ پوشیدہ؛ چھپا ہوا ؛ پنہاں ؛ نہاں؛ مضمر - (۲) بالقوۃ موجود - (۳) خوابیدہ؛ سوتا ہوا ؛ دبا ہوا؛ سلگتا ہوا -

**l. heat** : (طبیعیات ) حرارت مخفی ؛ مخفی حرارت -

**latency, n.**: چھپا ہوا ہونا؛ بالقوۃ ہونا -

**latently, adv.**: مخفی طور سے ؛ مضمر طور سے ، بالقوۃ ؛ سوتا ہوا وغیرہ -

**-later** : دیکھو Latry -

**Lateral, a. & n.** : (۱) پہلو کا ؛ بغلی ؛ پہلو کی طرف - (۲) پہلو کا حصہ ، جانب - (۳) خاندان کی ضمنی شاخ -

*l. branch of family* : خاندان کی ضمنی شاخ (مورث اعلیٰ کے بھائی یا بہن کی اولاد) -

**laterally, adv.**: پہلو کے بل؛ پہلو کی طرف سے؛ ترچھا ؛ آڑا -

**Lateran, n. & a.** : (۱) سینٹ جان لیٹرن کا بڑا گرجا واقع روما - (۲) اس گرجے کا یا اسکے متعلق -

*L. Councils* : مغربی کلیسا کی پانچ مجلسیں جو اس گرجے میں منعقد ہوتی ہیں -

**Latex, n.**: (نباتیات) (۱) (پودوں کا) عرق اصلی ؛ دودھ - (۲) کچی ربڑ -

**Lath, n. & v. t.** : (۱) لکڑی کی پتلی پٹی ؛ لکڑی کی پٹی - (۲) دیواروں یا چھت پر لکڑی کی پٹیاں چڑھانا ؛ تختہ بندی کرنا -

*as thin as a l.*: نہایت منحنی -

*l. & plaster* : لکڑی کی پٹی اور پلاستر کام

**lathy, a.**: لاغر ؛ منحنی ؛ پتلا اور لمبا

**lathing, n.**: تختہ بندی -

**Lathe, n.**: ضلع کینٹ کا ایک حلقہ -

**Lathe, n.** : خراد -

*l. -bearer* : خراد بردار -

*l. -bed* : چاک کا یا خراد کا چوکھٹا -

*l. -carrier, -dog* : خراد گیر -

*potter's l.*: کمہار کا چاک -

*turning l.*: خراد -

**Lather, n. & v. t. & i.** : (۱) کف صابون ؛ جھاگ ؛ پھین - (۲) گھوڑے کا جھاگ دار پسینہ - (۳) صابون کا جھاگ ملنا یا رگڑنا - (۴) ( گھوڑے کو ) جھاگ دار پسینہ آنا ؛ پسینے پسینے ہونا - (۵) (صابون میں) جھاگ اٹھنا - (۶) مارنا ؛ کندی کرنا ؛ مرمت کرنا ؛ ادھیڑنا -

**lathery, a.**: جھاگ دار -

**lathering, n.**: مار ؛ ٹھکائی ؛ مرمت ؛ کندی -

**Latifundia, n. pl.** : بڑی بڑی جائدادیں ؛ بڑی بڑی زمینداریاں ( جن سے کسی ملک کی اجتماعی حالت ظاہر ہو ) -

**Latin, a. & n.** : (۱) لاطینی ؛ ملک لاطیم کا ؛ قدیم اہل روما کا ؛ لاطینیوں کا - (۲) قدیم اہل روما کی زبان میں ؛ لاطینی ؛ لاطینی کا - (۳) رومن کیتھلک کلیسا کا - (۴) رومانی قوم کا ؛ لاطینی نسل کا - (۵) لاطینی زبان - (۶) قدیم لاطیم کا باشندہ - (۷) (قدیم روما) وہ اطالوی جسے خاص حق رائے دہندگی تھا -

*classical L.*: مستند لاطینی زبان از سنہ ۷۵ ق - م تا ۱۷۵ ع -

*dog L.*: دیکھو Dog -

*late l.*: عہد متاخر کی لاطینی زبان سنہ ۱۷۵ ع تا سنہ ۶۰۰ ع -

*low l.*: ازمنۂ وسطیٰ کی یا عہد متاخر کی لاطینی زبان -

*medieval L.*: ازمنۂ وسطیٰ کی لاطینی زبان سنہ ۶۰۰ ع تا سنہ ۱۵۰۰ ع -

*modern L.*: جدید لاطینی زبان سنہ ۱۵۰۰ ع کے بعد کی -

*old L.*: قدیم لاطینی زبان سنہ ۷۵ ق - م کے پہلے کی -

*silver l.*: دیکھو Silver -

*the L. peoples* : فرانس، ہسپانیہ ؛ پرتگال، اٹلی وغیرہ ملکوں کے باشندے ؛ رومانی یا لاطینی قومیں -

*thieves' L.*: چوروں وغیرہ کی خاص اصطلاحیں -

**Latinless, a.**: زبان لاطینی سے ناواقف -

**Latinist, n.**: زبان لاطینی کا عالم -

**Latinism, n.** : (۱) لاطینی محاورہ جو کسی دوسری زبان میں استعمال کیا گیا ہو ؛ لاطینیت - (۲) لاطینیوں یا لاطینی کلیسا کی خصوصیت یا اثر -

*Latine, adv.*: لاطینی میں (لفظ وغیرہ کا مترادف دینا) -

**Latinity, n.**: (۱) کسی شخص کا طرز تحریر لاطینی میں - (۲) لاطینی صرف و نحو اور اسلوب بیان کا خاص رنگ؛ لاطینیت -

**Latinize, v. t. & i.**: (۱) لاطینی میں ترجمہ کرنا - (۲) لفظوں کو لاطینی صورت میں ڈھالنا ؛ لاطینی بنانا - (۳) قدیم روما کے باشندوں ، لاطینیوں یا رومی کلیسا کے رسوم و خیالات کے مطابق بنانا - (۴) لاطینی الفاظ ، لاطینی محاورے وغیرہ استعمال کرنا ؛ لاطینی چھانٹنا -

**latinization, n.**: لاطینی چھانٹنا ؛ لاطینی بنانا -

**latinizer, n.**: لاطینی چھانٹنے والا ؛ لاطینی بنانے والا -

**Latitude, n.**: (۱) ( مزاحاً ) چوڑائی ؛ عرض ( جیسے *hat with great l. of brim* ) - (۲) ( شاذ ) پورا دائرہ ( مفہوم وغیرہ کا ( جیسے *take in its proper l.* ) - (۳) وسعت خیال؛ وسعت مشرب ؛ آزاد خیالی ( مذہبی معاملات میں ) - (۴) (جغرافیہ) عرض البلاد ؛ عرض بلد ؛ خط استوا سے جنوبی یا شمالی فاصلہ - (۵) (جمع) خطے؛ ممالک؛ بلاد ( خصوصاً آب و ہوا کے لحاظ سے ) - (۶) (ہئیت) میل ؛ عرض سماوی -

**latitudinarian, a. & n.**: وسیع المشرب ؛ وسیع الخیال ( شخص ) ؛ آزاد خیالانہ -

**latitudinarianism, n.**: وسیع المشربی ؛ وسیع الخیالی

**latitudinal, a.**: (جغرافیہ) عرض بلد کا -

**Latrine, n.**: جائے ضرور؛ پاخانہ ؛ ٹٹی ( لشکرگاہ ، ہسپتال ،

بارک وغیرہ کی )

**-latry**, *suf.*: ( لاحقہ بہ معنی ) پرستش ( جیسے idolatry یعنی بت پرستی ) -

**Latten**, *n. & a.*: ( قدیم ) (۱) پھول ؛ پیتل یا پیتل کی سی مرکب زرد رنگ کی دھات - (۲) پیتل کا ؛ برنجی ؛ پھول کا -

**Latter**, *a.*: قدیم (۱) بعد کا ؛ دوسرا - (۲) عہد متاخر کا ؛ دنیا کے خاتمے کا ؛ آخری - (۳) ثانی الذکر ؛ آخرالذکر ؛ موخرالذکر -

*in these l. days.*: عہد متاخر میں ؛ عہد حاضر میں ؛ اس آخری دور میں

*l.-day*: جدید ؛ عہد حاضر کا -

*l.-day saints*: امریکی عیسائیوں کا ایک فرقہ ؛ مارمن ( Mormons ) -

*l. end*: موت ؛ مرگ -

*l.-grass*: پچھیتی گھاس -

*the l.*: آخرالذکر ( چیز یا شخص ) -

**Latterly**, *adv.*: (۱) آخر میں ؛ مرنے سے کچھ پہلے ؛ آخری دور میں ؛ عہد متاخرمیں- (۲) حال میں؛ ابھی ابھی؛ تھوڑے دن ہوئے -

**Lattice**, *n.*: جالی ( عمارت میں ) -

*l. bridge*: جالی دار پل ( جس کے شہتیر جالی دار ہوں ) -

*l. frame or girder*: جالی دار پہلوؤں کے آہنی شہتیر -

*l. window*: جالی دار کھڑکی ؛ کھڑکی جس کے پٹ میں چھوٹے چھوٹے شیشے کے ٹکڑے ترچھے جڑے ہوئے ہوں -

*l.-work*: جالی کا کام -

**latticed**, *a.*: مشبک ؛ جالی دار -

**latticing**, *n.*: جالی کا کام -

**Latvian**, *a. & n.*: جمہوریہ لیٹویا کا ( یہ ریاست خلیج ریگا کے کنارے واقع ہے سنہ ۱۹۱۸ع میں قائم ہوئی ) ؛ لیٹویا کا باشندہ -

**Laud**, *n., & v. t.*: (۱) ( شاذ؛ البتہ مناجاتوں میں مستعمل ہے ) ستائش؛ تعریف ؛ ثنا ؛ مدح ؛ حمد - (۲) ( جمع ) رومن کیتھلک کلیسا وغیرہ میں صبح کی مناجات - (۳) بھجن ؛ مناجات - (۴) تعریف کرنا ؛ ستائش کرنا ؛ سراہنا ؛ گن گانا -

**laudation**, *n.*: حمد ؛ ثنا ؛ تعریف ؛ بھجن -

**laudative**, *a.*: ثنائیہ -

**laudator**, *n.*: حمد و ثنا کرنے والا ؛ بھجن گانے والا -

**laudatory**, *a.*: ثنائیہ -

**Laudable**, *a.*: (۱) قابل تعریف ؛ لائق ستائش ؛ مستحسن ؛ حمیدہ ؛ سراہنے جوگ - (۲) ( طب ) اچھی ؛ صحیح ( انزازات )-

**laudability**, *n.*: لائق ستائش ہونا ؛ خوبی ؛ پسندیدگی-

**laudably**, *adv.*: قابل تعریف طریقہ سے ؛ بطریق احسن ؛ عمدگی کے ساتھ -

**Laudanum**, *n.*: شیرۂ افیون ؛ الکوھل اور افیون کا مرکب -

*Laudator temporis acti*, *n.*: قدامت پسند آدمی -

**Laugh**, *v. i. & t., & n.*: (۱) ہنسنا ؛ کھلکھلانا ؛ قہقہہ لگانا - (۲) ( پانی کا ) لہرانا ؛ ( کھیت کا ) لہلہانا ؛ شاداب ہونا ؛ ( منظر کا ) جگمگانا - (۳) ( کسی پر ) ہنسنا ؛ طنز کرنا ؛ ہنسی اُڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛ مضحکہ اُڑانا ؛ دل لگی کرنا ؛ بنانا - (۴) ہنس کر کہنا - (۵) ( مضحکہ اُڑاکر ) ( کسی کی ) عادت چھڑانا یا رائے بدلنا ؛ مسکرانا ؛ تبسم کرنا - (۶) ( اسم ) ہنسی قہقہہ ؛ کھکھلاہٹ ؛ خندہ - (۷) طرز خندہ ؛ ہنسنے کا طور -

*have, get, the laugh of, have the l. on one's side*: غالب حریف کو نیچا دکھانا ؛ خود گرتے گرتے حریف کو پچھاڑ دینا -

*he laughs best who laughs last*: قبل ازوقت خوشی نامناسب-

*join in the l.*: ہنسی میں شریک ہونا خصوصاً ہنسی مذاق کا برا نہ ماننا-

*l. at*: (۱) ہنسی اُڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛ ( کسی پر ) ہنسنا - (۲) کسی کو دیکھ کر مسکرانا -

*l. away*: (۱) ( وقت ) ہنسی ، دل لگی میں گزار دینا - (۲) ہنس کر ٹال دینا -

*l. down*: (مغرور وغیرہ کو) ہنس ہنس کے بٹھا دینا ، خاموش کردینا-

*laughing hyena, jackass*: دیکھو Hyena, Jackass -

*l. in one's sleeve*: دل ہی دل میں ہنسنا یا مضحکہ اُڑانا -

*l. off*: ( پریشانی وغیرہ کو ) ہنسی میں ٹال دینا -

*l. on wrong side of mouth*: ہنستے ہنستے رونے لگنا ؛ یکایک خوشی کا رنج سے بدل جانا -

*l. over*: ہنس ہنس کے بحث کرنا -

*l person opinion &c, out of court*: ( کسی کے خیال یا رائے کو ) ہنسی میں اُڑانا ؛ مذاق میں ٹال دینا -

**laugher**, *n.*: ہنسنے والا -

**laughing**, *a.*: ہنستا ہوا ؛ خنداں -

**laughingly**, *adv.*: ہنسی خوشی ؛ ہنستے ہوئے ؛ خوش طبعی سے ؛ زندہ دلی سے -

**Laughable**, *a.*: مضحک ؛ ہنسنے کے قابل ؛ ہنسی جوگ ؛ قابل تضحیک ؛ خندہ انگیز

**laughably**, *adv.*: مضحک طور پر -

**Laughing**, *n.*: ہنسنا وغیرہ -

*l. gas*: ہنسانے والی گیس ( نائٹرس آکسائیڈ جس کے سونگھنے سے عارضی بے حسی پیدا ہوتی ہے ) -

*l.-stock*: نشانۂ تضحیک ؛ نقل مجلس ؛ سرمایۂ تضحیک -

*no l. matter*: کوئی ہنسی کی بات نہیں ہے ؛ سنجیدگی سے غور کرنے کی چیز ہے -

**Laughter**, *n.*: ہنسی ؛ خندہ ؛ قہقہہ -

*Homeric l.*: زور کے قہقہے ( پوری جماعت کے ) -

**Launce**, *n.*: بام مچھلی کی ایک قسم جو ریت میں رہتی ہے -

**Launch**, *v. t. & i. & n.*: (۱) پھینکنا ؛ چلانا ؛ دینا ( دھمکی )؛ جاری کرنا ( ڈگری ) - (۲) (کشتی) دریا میں ڈالنا - (۳) بھیجنا ( کسی مہم پر )؛ شروع کرنا ( مہم یا منصوبہ وغیرہ ) - (۴) ( عموماً out کے ساتھ ) سختی سے کہنے لگنا ؛ برس پڑنا - (۵) بے دریغ خرچ کرنا - (۶) ( مہم پر ) روانہ ہونا - (۷) ( اسم ) کشتی کو دریا میں ڈالنا -

*l. out*: (۱) ( روپیہ ) دل کھول کر خرچ کرنا یا پانی کی طرح بہانا - (۲) بہت تفصیل سے بیان کرنا ؛ کتھا شروع کرنا - (۳) (کسی مہم پر ) جہاز میں سفر کرنا ؛ کسی نئے کام کا آغاز کرنا -

**Launch**, *n.*: (۱) جنگی جہاز کی بڑی کشتی- (۲) سیر و تفریح کی برقی یا دخانی بڑی کشتی- (۳) برقی یا دخانی بھی ... کشتی -

**Laundress**, *n.*: (۱) دھوبن - (۲) Inns of court کی خادمہ -

**Laundry**, *n.*: دھوبی خانہ ؛ کپڑے دھونے کا کارخانہ -

**Laureate**, *a.* & *n.* : (۱) لارل کا؛ لارل کی پتیوں سے گندھا ہوا۔ (۲) لارل کے ہار سے آراستہ؛ سر فراز - (۳)اس ہار کا مستحق -

*poet l.* : درباری شاعر؛ ملک الشعرا -

**laureateship**, *n.* : ملک الشعرا کا عہدہ؛ ملک الشعرانی -

**Laurel**, *n.* & *v. t.* : (۱) لارل؛ ایک پودا جس کی پتیاں چمکدار ہوتی ہیں - (۲) (Bay) کی پتیوں کا مکٹ جو ورزشی کھیلوں میں جیتنے والوں یا شاعروں کے سر پر طرۂ امتیاز کے طور پر رکھا جا تا تھا - (۳) یہ مکٹ کسی کے سر پر رکھنا؛ طرۂ اِمتیاز عطا کرنا -

*l.-bottle* : کیڑوں کو مارنے کے لئے لارل کے پتوں سے بھرا ہوا شیشہ -

*look to* one's *ll.* : اپنے امتیاز و تفوق کی حفاظت کرنا؛ اپنی پگڑی سنبھالنا -

*reap* or *win ll.* : کامیاب ہونا؛ امتیاز حاصل کرنا -

*rest on* one's *ll.* : پچھلی کامیابی پر قناعت کرنا؛ زیادہ امتیاز حاصل کرنے کی کوشش نہ کرنا -

**Laurustinus**,-res-, *n.* : ایک سدا بہار پھولدار پودا -

**Lava**, *n.* : (۱) پگھلا ہوا مادہ جو جوالا مکھی (پہاڑ) سے بہتا ہے؛ لاوا - (۲) منجمد لاوا - (۳) (جمع) لاوا کی قسم؛ لاوا کی تہہ -

**Lavabo**, *n.* (pl-os) : (۱) گرجا میں عبادت گزاروں کے ہاتھ دھونے کی رسم؛ دست شوئی - (۲) دست شوئی کا تولیہ یا لگن - (۳) خانقاہ کا نہانے کا ٹب - (۴) طشت؛ لگن - (۵) (جمع) طہارت خانہ -

**Lavation** *n.* : ہاتھ منہ دھونا

**Lavatory**, *n.* : (۱)(قدیم) لگن؛ طشت - (۲) طہارت خانہ؛ بیت الخلا -

**Lave**, *v. t.* : (شعر) (۱) دھونا؛ نہلانا؛ غسل دینا - (۲) (چشمے وغیرہ کا) (ساحل کو) چومنا؛ بوسہ دینا -

**Lavement**, *n.* : حقنہ؛ پچکاری -

**Lavender**, *n.* & *v. t.* : (۱) ایک خوشبودار جھاڑی - (۲) لیونڈر کے پھول اور شاخیں جو بسانے کے لئے کپڑوں میں رکھتے ہیں - (۳) ہلکا اودا خفیف سرخی مائل رنگ؛ ارغوانی رنگ - (۴) لونڈر سے کپڑے بسانا -

*lay up in l.* : (۱) لونڈر میں بسانا - (۲) (مجازاً) آیندہ کے لئے اٹھا رکھنا -

*l. water* : عرق لونڈر؛ مقطر لونڈر اور الکوہل کا مرکب -

**Laver**, *n.* : ایک طرح کی صوف البحر جو کھانے کے کام میں آتی ہے -

**Laver**, *n.* : (۱) (بائبل) یہودی مقتدا کے غسل کا بڑا پیتل کا ظرف - (۲) (قدیم) دھونے کا باسن؛ چلمچی؛ طشت - (۳) فوارے کا حوض -

**Laverock** : دیکھو Lark -

**Lavish**, *a.* & *v. t.* : (۱) بہت افراط سے پیدا کرنے والا - (۲) دل کھول کر دینے والا - (۳) مسرف؛ شاہ خرچ؛ فضول خرچ - (۴) کثیر؛ وافر؛ بے اندازہ؛ حد سے زیادہ - (۵) بے اندازہ خرچ کرنا (۶) بے دھڑک اٹھانا؛ پانی کی طرح بہانا (روپیہ یا خون) -

**lavishly**, *adv.* : بے اندازہ؛ بہت افراط سے -

**lavishness**, *n.* : بے حد ہونا؛ افراط؛ بھر مار؛ کثرت -

**lavishment**, *n.* : اسراف؛ تبذیر؛ فضول خرچی

**Law**, *n.* : (۱) قانون؛ آئین یا ضابطہ - (۲) جاری کئے ہوئے قاعدوں یا مروجہ دستوروں کا مجموعہ - (۳) ضابطہ؛ قاعدہ - (۴) قوانین کا اثر یا اقتدار؛ معاشرے میں پابندیٔ قانون - (۵) ضابطۂ قانون؛ نظم قانون؛ علم قانون؛ اُصول قانون؛ فلسفۂ قانون؛ قانون دانی : قانونی واقفیت - (۶) احکام واجب العمل - (۷) قانونی شعبوں میں سے کوئی ایک شعبہ یا شاخ - (۸) قانونی پیشہ - (۹) عدالتی چارہ جوئی؛ عدالت کی دادرسی؛ مقدمہ بازی - (۱۰) طریق کار؛ طرز عمل؛ کلیہ ...- (۱۱) منطق کا قانون - (۱۲) قانون قدرت. قانون فطرت - (۱۳) کھیلوں کے قواعد و ضوابط - (۱۴) شکار کو یا حریف کو (دوڑ میں) پہلے روانہ ہونے کا موقع دینا؛ رعایت؛ مہلت؛ وقفہ -

*be a l. unto oneself* : من مانا طرز عمل اِختیار کرنا؛ رسم و دستور کی پروا نہ کرنا -

*give the l. to* : اپنی رائے پر چلانا؛ اپنا حکم منوانا -

*go to l.* : عدالت سے چارہ جوی کرنا -

*Gresham's l.* : یہ نظریہ کہ کھرا روپیہ کھوٹے روپے کو خودبخود بازار سے نکالدیتا ہے -

*Grimm's, Verner's l.* : جرمنی زبانوں میں حروف صحیح کی تبدیلیوں کے قوانین کے نام -

*L. abiding* : پابند قانون؛ مطیع قانون؛ قانون پسند -

*L.-abidingness* : اطاعت قانون؛ قانون پسندی؛ پابندیٔ قانون -

*l. calf* : بچھڑے کے چمڑے کی بنی ہوئی جلد جو عموماً قانون کی کتابوں میں استعمال ہوتی ہے -

*l. French* : انگریزی نارمنی اصطلاحات جو قانون و کتب قانون میں استعمال ہوتی ہیں -

*lawgiver* : قانون بنانے والا؛ واضع قوانین -

*l.-hand* : قانونی طرز تحریر یا رسم الخط؛ وہ طرز تحریر جو قانونی دستاویزات میں مستعمل ہو -

*l. Latin* : بھدی لاطینی زبان جو اگلے انگریزی قانون میں مستعمل تھی -

*l.-lord* : دارالامرا کا رکن جسے قانونی معاملات میں شرکت کا حق ہو -

*l. maker* : واضع قانون -

*l. merchant* : تجارتی قوانین؛ ضوابط متعلقہ تجارت -

*l. officer* : قانونی عہدہ دار؛ سرکاری وکیل -

*l.- of Moses* : موسوی شریعت -

*L. of Nature or Reason* : قانون الٰہی؛ قانون قدرت؛ قانون عقل -

*l.-stationer* : وکلا کے ہاتھ کاغذ و قلم وغیرہ بیچنے والا؛ دستاویزات باقاعدہ لکھوانے والا -

*lawsuit* : مقدمہ؛ نالش؛ عدالتی چارہ جوی

*l. term* : (قانونی اِصطلاح)؛ وہ مدت جو اجلاس کے لئے مقرر کی جائے -

*l. writer* : قانونی کتابیں تصنیف کرنے والا؛ عرائض نویس -

*lay down the l.* : تحکمانہ انداز میں گفتگو کرنا -

*necessity knows no l.* : احتیاج کسی قانون کی پابند نہیں -

*take the l. into* one's *own hand* : خود کسی سے اپنا بدلہ لے لینا؛ اپنا حق ڈنڈے کے زور سے لے لینا -

*take the l. of a* person : (کسی کے خلاف) مقدمہ لڑنا؛ عدالتی کارروائی کرنا -

*The L. of the Medes, Persians* : اٹل قانون -

**Law, laws**, *int.* : (عامیانہ) ارے؛ ہائیں؛ اوہ -

**Lawful**, *a.* : (۱) قانونی؛ شرعی؛ جائز؛ حسب قانون - (۲) (قانوناً) مجاز؛ حلالی (اولاد) -

**lawfully**, *adv.* : قانوناً؛ شرعاً؛ جائز طور پر -

**lawfulness**, *n.* : جواز قانونی یا شرعی -

**Lawk s)**, *int.* : (عامیانہ) ارے؛ اوہ -

*lawk-a-mussy* : (عامیانہ) خدا رحم کرے

**Lawless**, *a.* : (۱) بے آئین؛ بے قانون (ملک)؛ جہاں قانون کا وجود یا نفاذ نہ ہو (۲) غیر پابند قانون؛ غیر مطیع قانون؛ مطلق العنان؛ بے قید؛ بے لگام؛ سرکشانہ -

**lawlessess**, *n.* : نافرمانی قانون؛ بے آئینی؛ بے لگامی؛ سرکشی -

**Lawn,** *n.*: ایک قسم کی باریک ململ جو پادری آستینوں میں لگاتے ھیں -

*l.* *sieve* : ململ یا ریشم کا باریک چھنا یا چھلنی -

**lawny,** *a.* : باریک ململ یا چھنے کے متعلق -

**Lawn,** *n.* : (۱) (قدیم) (جنگل کے بیچ میں) کھلا میدان - (۲) چراگاہ؛ گھاس کا تختہ؛ سبزہ زار؛ اس کا رقبہ - (۳) لان؛ دوب کا تختہ -

*l.* *-mower.*: سبزہ تراش کل جس میں پیچدار گھو منے والی چھریاں ھوں -

*l.* *-sprinkler* : سبزہ آبپاش مشین -

*l.* *tennis* : ٹینس کی ایک خاص قسم جو سبزے وغیرہ کے کورٹ پر کھیلی جاتی ھے -

**lawny** *a.* : جس میں دوب کے تختے ھوں؛ دوب‌دار؛ پر سبزہ -

**Lawyer,** *n.* : (۱) قانون پیشہ؛ وکیل، اٹرنی وغیرہ - (۲) عالم قانون؛ قانون دان -

*Penang l.*: پنانگ کی کھجور کی چھڑی -

**Lax,** *a.*: (۱) (شاذ) ڈھیلا؛ مسام دار - (۲) غافل؛ بے پروا؛ نرم؛ ڈھیلا؛ غیر واضح؛ مبہم؛ دھندلا -

**laxity,** *n.*: ڈھیلا پن؛ غفلت؛ بے پروائی؛ نرمی -

**laxly,** *adv.*: ڈھیلے پن سے؛ بے پروائی سے؛ بیجا نرمی سے؛ غیر واضح طور پر -

**Lax,** *n.*: ناروے اور سوئیڈن کی ایک قسم کی مچھلی -

**Laxative,** *a.* & *n.*: (۱) مفتح؛ ملین - (۲) مفتح یا ملین دوا - (۳) منضج -

**Lay,** *n.*: (۱) گیت - (۲) نظم؛ گیت؛ پرندوں کا زمزمہ -

**Lay,** *a.*: (۱) غیر پادری؛ دنیادار؛ گرھست - (۲) غیر پادری یا دنیادار سے متعلق؛ دنیادارانہ - (۳) غیر فنی؛ غیر ماھر - (۴) (تاش) معمولی پتا (جو ترپ نہ ھو) -

*l.* *brother*, *l.* *sister* : نیم راھب یا نیم راھبہ؛ وہ پادری جس سے محنت مزدوری کا کام لیا جائے اور منصبی فرائض سے معاف رکھا جائے -

*l.* *clerk* : گرجا کا گانیوالا؛ پادری کے علاقے کا محرر -

*l.* *communion* : دنیا دار کی رکنیت کلیسا؛ عشائے ربانی میں دنیا داروں کی شرکت -

*l.* *deacon* : وہ شخص جو مذھبی ڈیکن (deacon) کا منصب رکھتا ھو اور دنیوی کاروبار میں بھی حصہ لے -

*l.* *lord* : وہ امیر جو دارالامرا کا رکن ھو مگر قانونی معاملات میں شرکت کا حق نہ رکھتا ھو -

*l.* *reader* : ایسا شخص جو پادری نہ ھو مگر عبادات میں امامت کا مجاز ھو -

*layman* : اناڑی؛ اناڑی؛ غیر ماھر؛ دنیا دار -

**Lay,** *v. t.* & *i.* (laid), & *n.* : (۱) لٹا دینا؛ گرا دینا؛ بچھا دینا (خصوصاً آندھی یا پانی کا) فصل کو - (۲) فرو ھونا؛ فرو کرنا (تموج یا طوفان کو)؛ دور کرنا (وھم کو)؛ ھلکا ھونا؛ ھلکا کرنا؛ دبا دینا (ھوا کو) - (۳) رکھنا - (۴) لٹانا - (۵) (انڈے) دینا - (۶) دانو پر لگانا (رقم)؛ بدنا؛ بدنے پر تیار ھونا - (۷) رکھنا؛ لگانا؛ جمانا - (۸) قائم کرنا (قصے کا موقع یا منظر)؛ کسی عضو کو کسی خاص حالت میں رکھنا - (۹) (توپ کا) نشانہ لگانا - (۱۰) کسی شخص کو کسی حالت میں رکھنا (۱۱) پیش کرنا (مسئلہ دعوی وغیرہ) - (۱۲) سامنے رکھنا (واقعات وغیرہ) - (۱۳) ھرجانے وغیرہ کی رقم کا تعین کرنا - (۱۴) (قدیم) الزام لگانا؛ (کسی کے) سر تھوپنا - (۱۵) کسی سبب کی طرف منسوب کرنا - (۱۶) (تاوان یا ٹیکس) عائد کرنا؛ لگانا - (۱۷) (لاٹھی وغیرہ) رسید کرنا؛ لگانا؛ مارنا - (۱۸) جمانا؛ ترتیب دینا - (۱۹) رسی بٹنا؛ پیانچ یا تار بھا ننا - (۲۰) نقشہ مرتب کرنا؛ حدود قائم کرنا؛ خاکہ تیار کرنا - (۲۱) (رنگ) چڑھانا؛ (رنگ) کرنا - (۲۲) خول یا غلاف چڑھانا؛ تہ چڑھانا؛ تہ جمانا؛ بچھانا - (۲۳) پارلیمنٹ میں کاغذات پیش کرنا - (۲۴) (عامیانہ اور ملاحوں کی زبان) جھوٹ بولنا - (۲۵) (عامیانہ) کاروبار؛ مشغلہ؛ کام؛ پیشہ - (۲۶) رسی کا بل؛ بٹنے کا رخ یا سمت - (۲۷) رخ، مقام یا سمت (کسی شے یا ملک کی) -

*laid paper* : شکن دار کاغذ -

*l.* *-aboard* : دیکھو Aboard -

*l.* *aside* or *by* : علحدہ رکھنا؛ ھٹانا؛ کسی چیز کا استعمال یا خیال ترک کرنا؛ موقوف کرنا؛ رکھ چھوڑنا؛ (روپیہ) بچا کر رکھنا -

*l.* *bare* : ننگا کرنا؛ ظاھر کرنا؛ فاش کرنا -

*l.* *down* : (۱) رکھدینا؛ زمین پر رکھنا - (۲) دست بردار ھونا - (۳) روپیہ دینا؛ شرط پر لگانا؛ بازی پر لگا دینا - (۴) قربان کرنا؛ فدا کرنا (زندگی)؛ (جہاز، ریل کی) تعمیر (آغاز) کرنا - (۵) قرار دینا؛ مقرر کرنا؛ منضبط کرنا (دستور و آئین وغیرہ) - (۶) مرتب کرنا، بنانا (نقشہ وغیرہ) - (۷) چراگاہ بنادینا (زمین کو)؛ (شراب کو) تہ خانے میں رکھنا؛ گودام میں رکھنا -

*l.* *down* one's *arms* : ھتیار ڈالدینا -

*l.* *fast*, *by the heels* : قید کرنا؛ مقید کرنا -

*l.* *great store upon* : بہت قدر کرنا؛ بہت اھم سمجھنا -

*l.* *hands on* : (۱) قبضہ کرنا؛ متصرف ھونا - (۲) تشدد کرنا؛ مارنا؛ پیٹنا؛ خود کشی کرنا - (۳) پانا؛ ھاتھ آنا - (۴) ھاتھ رکھکر تصدیق کرنا یا حکم دینا -

*l.* *heads together* : سر جوڑ کر بیٹھنا؛ مشورہ کرنا -

*l.* *hold on* or *of* : پکڑنا؛ تھامنا؛ (مجازاً) حریف کی کمزوری سے فائدہ اٹھانا -

*l.* *in* : (۱) ذخیرہ فراھم کرنا - (۲) (روزمرہ) لاٹھیاں وغیرہ برسانا -

*l.* *it on thick* or *with a trowel*: کھلی خوشامد کرنا -

*l.* *low* : نیچا دکھانا؛ خاک میں ملانا؛ ھلاک کرنا -

*l.* *on* : (۱) (تاکیدی حکم) دینا؛ (ٹکس، تاوان) لگانا؛ عائد کرنا - (۴) (مکے وغیرہ) لگانا؛ ٹھونسنا - (۵) (چابک) پھٹکارنا؛ رسید کرنا - (۶) تہ جمانا؛ ردا جمانا؛ روغن کرنا - (۷) (شکاری کتے کو) بو پر چھوڑنا؛ نل وغیرہ لگانا

*l* one's *bones* : دفن ھونا کسی مقام پر -

*l.* *open* : (۱) ظاھر کرنا؛ تشریح کرنا - (۲) چھیلنا -

*l.* *out* : (۱) پھیلانا؛ کھولنا؛ دکھانا - (۲) کفنانا؛ تجہیز و تکفین کرنا - (۳) (عامیانہ) مار ڈالنا - (۴) (روپیہ) صرف کرنا؛ خرچ کرنا - (۵) (کسی کام کے لئے) جد و جہد کرنا - (۶) زمین یا باغ کی تقسیم اور ترتیب کرنا (کسی خاص نقشے کے مطابق) -

*l.* *out* : زمین وغیرہ کی تقسیم، ترتیب -

*l.* *siege to*: (۱) محاصرہ کرنا؛ پیچھے لگنا؛ پیچھے پڑنا

*l.* *stress*, *weight*, *emphasis*, *on*: زور دینا؛ اھم سمجھنا -

*l. table, cloth, breakfast* : کھانا چننا -

*l. to heart* : دیکھو Heart -

*l. to* one's *charge* or one's *door* : الزام کسی کے سر لگانا یا تھوپنا -

*l. the fire*: آگ جلانے کے لئے لکڑی وغیرہ رکھنا -

*l. to sleep* or *rest* : ( ۱ ) سونے کے لئے لیٹنا یا لٹانا ؛ دفن کرنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) دبا دینا؛ دل سے دور کردینا؛ بھلا دینا-

*l. under contribution* : چندہ عائد کرنا -

*l. under necessity* : مجبور کرنا -

*l. under obligation* : ممنون کرنا ؛ زیر بار احسان کرنا -

*l. up* : ( ۱ ) ذخیرہ کرنا ؛ اٹھا رکھنا - ( ۲ ) بیمار پڑنا ؛ صاحب فراش ہونا ؛ چار پائی کو لگ جانا - ( ۳ ) ( جہاز کو ) جنگی خدمت سے علاحدہ کرنا - ( ۴ ) ( روپیہ ) پس انداز کرنا -

*l. wait for* دیکھو Wait -

*l. waste* : تاراج کرنا -

**Layer**, *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) رکھنے والا وغیرہ - ( ۲ ) طبق ؛ پرت ؛ تہ ؛ ردا - ( ۳ ) ( جمع ) لیٹے ہوئے ؛ بچھے ہوئے غلے کے پودوں کے قطعے - ( ۵ ) دریا کی تہ جس میں گھونگے ہوں ؛ صدف زار - ( ۶ ) درخت کی شاخ جو جھکا کر زمین میں گاڑ دی گئی ہو تاکہ جڑ پکڑ جائے -

*l. -stool* : اُس شاخ کی جڑ جو زمین میں گاڑ دی گئی ہو -

*ll. & backers* : کسی گھوڑے کی ہار یا جیت پر شرط لگانے والے -

*Layette*, *n.* : نئے بچے کے کپڑے اور نہالچے وغیرہ -

**Lay figure**, *n.* : ( ۱ ) انسانی جسم کا چوبی ڈھانچا جس پر مصور پردے لٹکاتے ہیں - ( ۲ ) بے حقیقت شخص جس کا عدم وجود برابر ہو؛ لاشے محض - ( ۳ ) بے اثر کردار ( ناول یا قصے میں ) -

**Laylock**, *n.* : Lilac کو مقامی بولی میں کہتے ہیں -

**Laystall**, *n.* : کوڑی ؛ گھورا -

**Lazar**, *n.* : ( قدیم ) غریب بیمار آدمی ؛ کوڑھی؛ جذامی ؛ مجذوم -

*l.-house* : جذامی خانہ ؛ کوڑھیوں کا شفا خانہ؛ کوڑھی گھر -

**Lazaret(to)**, *n.* : ( ۱ ) خیراتی ہسپتال ؛ جذامیوں کا خیراتی شفا خانہ - ( ۲ ) ترنطینہ کی عمارت یا جہاز - ( ۳ ) جہاز کے تہ خانے کا پچھلا حصہ جو گودام کے طور پر استعمال ہوتا ہے -

**Lazarus**, *n.* : فقیر ؛ گدا گر ؛ بھیک منگا ؛ محتاج -

**Laze**, *v. i. & t. & n.* : ( ۱ ) ( روز مرہ ) کاہلی کرنا ؛ سستی کرنا - ( ۲ ) کاہلی میں تضیع اوقات کرنا ؛ فضول وقت گزارنا - ( ۳ ) وقت جو کاہلی میں گزرا جائے -

**Lazuli**, *n.* : دیکھو Lapis Lazuli -

**Lazy**, *a. & v. i. & t.* : ( ۱ ) کام چور ؛ آلکسی ؛ سست ؛ کاہل - ( ۲ ) سستی بڑھانے والا؛ کاہلی کا؛ کاہلانہ - ( ۳ ) کاہلی کرنا ؛ کاہلی میں وقت گزارنا -

*l.-bed* : آلو بونے کی کیاری ( تخمیناً چھ فٹ چوڑی ) جس کے دونوں طرف خندق ہو -

*l.-bones* : سست یا کاہل آدمی ؛ کاہل الوجود ؛ احدی -

*l.-pinion* : چھوٹا دندانے دار پہیا جس سے اور پہیوں کو حرکت ہو -

*l.-tongs* : دور کی چیز اٹھانے کا بیرم دار آلہ -

**lazily**, *adv.* : سستی سے ؛ کاہلی سے -

**laziness**, *n.* : سستی ؛ کاہلی -

*Lazzarone* (lats-) *n.* ( pl.-ni ) : شہر نیپلز کا آوارہ گرد جو چھوٹے موٹے کاموں اور گدا گری پر بسر کرتا ہے -

**-le,-el,** : لاحقہ ( ۱ ) جو اسماء و صفات پر بڑھایا جاتا ہے ؛ جو اسماء اسم سے بنتے ہیں ان میں اسم تصغیر یا آلہ کا ' جو فعل سے بنتے ہیں ان میں اسم فاعل ' اسم آلہ یا اسم مجموع کا ' اور جو صفت فعل سے مشتق ہوتے ہیں ان میں قابلیت یا لیاقت کا فائدہ دیتا ہے - ( ۲ ) اسم کے آخر میں آتا ہے - ( ۳ ) فعل کے آخر میں آتا ہے اور کثرت یا تصغیر کا فائدہ دیتا ہے -

**Lea**, *n.* : ( شعر ) میدان ؛ سبزہ زار ؛ مرغزار -

**Lea**, *n.* : انٹی ؛ سوت یا تاگے کا پیمانہ ( جو مختلف مقامات میں ۸۰ سے ۳۰۰ سو گز تک قرار دیا گیا ہے ) -

**Leach**, *v. t.* : ( ۱ ) ( سیال کو ) کسی چیز میں چوانا ؛ تقطیر کرنا - ( ۲ ) خام دھات ' چھال وغیرہ میں سے سیال چوانا - ( ۳ ) قابل تحلیل اجزا کو اس طرح دور کرنا یا خارج کرنا -

**Lead** *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) سیسہ ؛ سرب- ( ۲ ) پنسال ( پانی ناپنے کا آلہ ) - ( ۳ ) ( جمع ) سیسے کی پٹیاں یا کڑیاں چھت پاٹنے کے لئے ؛ سیسے کی پٹی ہوئی چھت ؛ سیسے کے چوکھٹے - ( ۴ ) ( طباعت ) سیسے کا ٹکڑا جو سطروں کے بیچ میں فاصلہ دینے کے لئے رکھتے ہیں - ( ۵ ) سیسہ چڑھانا ؛ سیسے کا چوکھٹا جڑنا - ( ۶ ) سیسے کے ٹکڑوں سے چھاپے کے سطور میں فاصلہ دینا- ( ۷ ) بندوق کی نال کا سیسے کی تہ جم جانے سے کثیف ہونا -

*arm the l.* : ساہول آب میں چربی بھر دینا تاکہ معلوم ہوجائے کہ دریا کی تہ میں کیا چیزیں ہیں -

*black l.* : پنسل کا سرمہ یا سیسہ -

*l.comb* : سیسہ کی کنگھی -

*l.pencil* : ایک قسم کے سیسہ نما پتھر کی پنسل -

*l.-poisoning* : سیسے کے زہر سے مسموم ہونا -

*leadsman* : وہ ملاح جو پانی کی تھاہ ناپنے کے لئے ساہول ڈالتا ہے -

*l.-work* : سیسہ جڑنے کا کام ؛ سیسے کے چوکھٹے لگانے کا کام -

*l.-works* : سیسے کو پگھلا کر صاف کرنے کا کار خانہ -

*ounce of l.* : بندوق کی گولی -

*red l.* : سیندور -

*swing the l* : ( عامیانہ فوجی اور بحری ) فرض منصبی سے جی چرانا؛ بیمار بن جانا -

*white l.* : سپیدہ -

**leadless**, *a.* : بے سیسہ ؛ بن سیسہ -

**Lead**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) رہنمائی کرنا ؛ رہبری کرنا ؛ لے جانا ؛ لے چلنا - ( ۲ ) ہدایت کرنا ؛ پیشرو ہونا ؛ آگے چلنا ؛ مقدم ہونا- ( ۳ ) ( فوج ) نقل و حرکت کی رہنمائی کرنا - ( ۴ ) ہاتھ پکڑ کر یا رسی باندھ کر لے چلنا - ( ۵ ) ترغیب دلا کر آمادہ کرنا ؛ کسی کے افعال یا رائے کی رہنمائی کرنا ؛ نتیجے یا فیصلے پر پہنچانا ؛ کرنے کی ترغیب دینا - ( ۶ ) ( سڑک کا آدمی کو ) کسی مقام تک پہنچانا ؛ ( مجازاً ) نتیجہ ہونا - ( ۷ ) ( رسی کو ) چرخی پر چڑھانا ؛ ( پانی کو ) نالی سے نکالنا یا

گزارنا - (۸) بسر کرنا ؛ گزارنا ( زندگی ) - (۹) پیش پیش ہونا ؛ مقدم ہونا ؛ سبقت کرنا ؛ ابتدا کرنا ؛ آغاز کرنا ؛ شروع کرنا - (۱۰) درز میں آگے ہونا ؛ نمونہ دکھا کر ہدایت کرنا ؛ بینڈ میں اگوا ہونا - (۱۱) کوی پتا پہلے چلنا ( تاش ) ؛ پہلے کھیلنا - (۱۲) لیڈر ہونا ؛ سر کردہ ہونا ؛ قاید ہونا - (۱۳) مقدمہ میں پیروی کی ابتدا یا رہنمائی کرنا -

*l. astray* : گمراہ کرنا -

*l. away* : بے سوچے سمجھے تقلید پر آمادہ کرنا -

*l. by the nose* : الو بنا کر جو چاہنا کرانا -

*l. captive* : (۱) جبراً ساتھ لے جانا - (۲) قید کرکے لے جانا -

*l. off* : ابتدا کرنا ، آغاز کرنا ( ناچ یا گفتگو وغیرہ کی ) -

*l. on*: پھسلا کر آگے بڑھانا -

*l.* one *a dance* : کسی کو حیران کرنا ، رپٹانا -

*l.* one *a life* : کسی کو ہمیشہ ستاتے رہنا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ کسی کی زندگی دشوار کر دینا -

*l. the way* : آگے چلنا ؛ رہنمای کرنا -

*lead up to*: ایسا پتا چلنا کہ حریف کو کوئی خاص پتا چلنا پڑے -

*l. up to*: تمہید ہونا ؛ (گفتگو کو) کسی موضوع کی طرف پھیرنا -

*l.* woman *to altar* : شادی کرنا -

*led captain* : طفیلی ؛ خوشامدی -

*led horse* : گھوڑا جسے سائیس باگ پکڑی کولے جائے -

**leadable,** *a.* : قابل رہنمائی -

**Lead,** *n.* : قیادت ؛ رہبری ؛ (۱) رہنمائی ؛ مثال - (۲) رہنمائی (۳) پنچکی تک جانے والی نہر - (۴) برف پوش میدان کی نالی - (۵) کتے کے لے چلنے کی ڈوری - (۶) تاش میں پہلے پتا چلنا یا اس کا حق - (۷) موصل یا برق کش -

*give* one *a l.* : اپنی مثال سے ہمت بڑھانا ( خصوصاً ٹٹی پھاندنے میں ) -

*l. off* : سبقت ؛ ابتدا -

*return the l.* : اپنا ساتھی جو رنگ چلے اسی کو چلنا -

تھیٹر میں سب سے اہم پارٹ ( کرنیوالا ) -

*take the l.* : قیادت کرنا -

**Leaden,** *a.* : سیسہ جیسا ؛ سیسے کی طرح ؛ سیسہ کا -

*sleep's l. sceptre* : (۱) نیند کی مغلوب کرنے والی قوت ؛ نیند کا بوجھ - (۲) بھاری ؛ سست ؛ بوجھل ( مثلاً *l. limbs* ) - (۳) بے لوچ آہنی ( ضابطہ ) - (۴) سیسے کے رنگ کا -

*l. -sword* : بیکار یا نکمی تلوار -

**Leadenhall,** *n.* : لندن کا گوشت اور مرغی وغیرہ کا بازار -

**Leader,** *n.* : (۱) رہنما ؛ رہبر ؛ قائد ؛ راہ دکھانے والا ؛ سالار ؛ سرگروہ - (۲) دارالعوام کا سرکاری رکن جو کارروائی شروع کرتا ہے ( *l. of House of commons* ) - (۳) وکیل جو کارروائی مقدمہ کی رہنمائی کرے ؛ سرکاری وکیل ( اعزازی ) ؛ سینیئر وکیل - (۴) چوأسپہ گاڑی کا اگلا گھوڑا - (۵) تنے یا سب سے بڑی شاخ کی چوٹی کا کلا - (۶) نس - (۷) مقالۂ ادارت ؛ اداریہ - (۸) ( طباعت ) نقطوں کی سطر -

**leaderless,** *a.* : بے رہنما ؛ بے رہبر -

**leadership,** *n.* : پیشوائی ؛ رہنمائی ؛ قیادت ؛ سرکردگی -

**Leaderette,** *n.* : مختصر مقالۂ ادارت ؛ چھوٹا اداریہ ؛ ادارچہ -

**Leading,** *n.* : رہنمائی کرنا ؛ ہدایت کرنا ؛ آگے چلنا وغیرہ -

*in l.-strings* : ہر بات میں دوسروں کا محتاج ؛ بچوں کی طرح دوسروں کا محتاج -

*l.-business* : ( تماشے میں ) سب سے اہم پارٹ -

*l.-rein* : باگ ڈور -

*l.-staff* : بیل کی ناتھ کی لکڑی -

*l.-strings* : ڈوریاں جن کو پکڑ کر بچے چلنا سیکھتے ہیں -

*men of light & l.* : قابل اور ذی اثر لوگ -

**Leading,** *a.* : (۱) رہنمائی کرنے والا وغیرہ - (۲) نمایاں ؛ خاص ؛ اہم ؛ اول -

*l.article* : (۱) اداریہ ؛ مقالۂ ادارت - (۲) ( تجارت ) وہ چیز جو کم قیمت پر بیچی جائے تاکہ اور چیزوں کی بکری زیادہ ہو -

*l.-case* : وہ مقدمہ جو بطور نظیر دوسرے مقدموں کے فیصلہ میں مدد دے -

*l. men, l. lady* : وہ شخص جو تماشے میں سب سے اہم پارٹ کرے -

*l. motive* : = Leitmotiv

*l. question* : وہ سوال جس سے مطلوبہ جواب حاصل کیا جائے یا جو مطلوبہ جواب کی طرف اشارہ کرے ؛ پتے کا سوال -

**Leaf,** *n.,* ( pl.-ves ), & *v. t.* : (۱) پتا ؛ برگ - (۲) پتی ؛ پنکھڑی - (۳) پتے پتیاں ؛ مجموعۂ برگ ؛ تمباکو یا چائے کی پتیاں - (۴) ورق ( کتاب کا ) - (۵) چاندی سونے وغیرہ کا پتر ؛ چاندی سونے کا ورق ؛ ورق طلا یا نقرہ وغیرہ ؛ پنی - (۶) لنگن ( بندوق کی مکھی کا ) ؛ پٹ ( کواڑ کا ) ؛ لٹک تختہ ( میز وغیرہ کا ) - (۷) چکر یا پہیے کا دندانہ - (۸) پتے نکلنا -

*fall of the l.* : پت جھڑ ؛ خزاں -

*in l.* : برگ پوش ؛ ( درخت ) جس کے پتے نکلے ہوئے ہوں -

*l.brass* : پیتل کی کند تلوار ( شمشیر بازی ) -

*l.-mould* : گلے سڑے پتوں کی پھپھوندی -

*take l. out of* person's *book* : دیکھو Book -

*turn over new l.* : اپنے طرز زندگی کی اصلاح کرنا -

**leafage,** *n.* : پتوں کا مجموعہ -

**leafless,** *a.* : بے برگ ؛ بے پتوں کا -

**leaflessness,** *n.* : بے برگی -

**leafiness,** *n.* : پر برگی ؛ گھنا پن -

**leafy,** *a.* : برگ پوش ؛ پر برگ ؛ پتے دار -

**Leaflet,** *n.* : ( نباتات ) (۱) پتی ؛ برگچہ - (۲) ننی پتی ؛ کونپل - (۳) دستی اشتہار ؛ دو ورقی رسالہ -

**League,** *n* : مسافت کا پیمانہ جو بقدر تین میل کے ہوتا ہے ؛ فرسخ -

**League,** *n., & v. t., & i.* : (۱) اتحاد ؛ ایتلاف - (۲) انجمن اتحاد ؛ متحدہ جماعت ؛ لیگ - (۳) اتحاد یا ایتلاف کرنا -

*in l. with* : ایتلاف یا اتحاد رکھنے والا -

*L. of Nations* : انجمن اقوام -

**Leaguer,** *n.* : ( قدیم ) محاصرہ ؛ گھیرا ؛ محاصرے کی چھاونی یا پڑاو -

**Leaguer,** *n.*: لیگ کا رکن ؛ انجمن اتحاد کا رکن ؛ ایتلاف کا رکن -

**Leak,** *n., & v. i.* : (۱) چھید ؛ سوراخ ؛ درز ؛ دراز ( جس میں سے پانی وغیرہ ٹپکے ) - (۲) رسنا ؛ ٹپکنا ؛ چونا -

(۳) (بھید) ظاہر ہونا ' آہستہ آہستہ فاش ہو جانا یا پھیل جانا -

*spring a l.* : سوراخ ہوجانا ؛ چھید ہوجانا -

**leakage**, *n.* : (۱) رساو ؛ ٹپکا - (۲) راز کا افشا - (۳) (روپیے کا) غبن ؛ خورد برد -

**Leaky**, *a.* : (۱) سوراخ دار ؛ رسنےوالا ؛ ٹپکنےوالا - (۲) ضعف المثانہ؛ پیشاب نہ روک سکنے والا - (۳) پیٹ کا ہلکا ؛ بھید ظاہر کرنے والا ؛ راز فاش کرنے والا -

**leakiness**, *n.* : سوراخ دار ہونا ؛ ضعف مثانہ؛ پیٹ کا ہلکاہونا -

**Leal**, *a.* : (اسکاچستان اور ادب) وفادار؛ بارنا ؛ دیانت دار؛ متدین -

**Lean**, *a.* & *n.* : (۱) دبلا ؛ پر ؛ لاغر - (۲) ہلکی ؛ کم (فصل) ؛ غذائیت سے خالی ؛ غیر مقوی (غذا) - (۳) منافع سےخالی؛ بےبافت - (۴) بغیر چربی کا (گوشت) -

*l. years* : قحط کے سال ؛ خشک سالی کا زمانہ -

**leanness**, *n.* : لاغری ؛ دبلا پن وغیرہ

**Lean**, *v. i.* & *t.* (past & p. p. leaned or leant), & *n.* : (۱) ٹیک لگانا ؛ تکیہ لگانا ؛ سہارا لینا ؛ (چیز کا) سہارے پر رکھا ہونا ؛ ٹکا ہونا - (۲) بھروسہ کرنا ؛ اعتماد کرنا ؛ تکیہ کرنا - (۳) جھکنا ؛ جھکانا - (۴) ایک طرف جھک کر کھڑا ہونا - (۵) مائل ہونا ؛ رجحان ہونا - (۶) حامی ہونا ؛ طرفدار ہونا ؛ طرفداری کرنا - (۷) جھکاو ؛ ڈھال -

*l. upon* : (فوج) محافظت کے لئے ایک بازو پر رکھنا ' (دیوار ' دھس وغیرہ) -

*l.-to* : اسارا ؛ سائبان ؛ زائد ڈھلوان چھت -

**leaning**, *n.* : (طرفداری کا) میل ؛ میلان طبع ؛ رجحان -

**Leap**, *v. t.* & *i* (past & p. p. leapt or leaped) : (شعر ' ادب نیز سنجیدہ کلام وغیرہ) کودنا ؛ پھاندنا ؛ پھلانگنا ؛ اچھلنا -

*look before you l.* : دیکھو Look -

*l.-frog* : (۱) ایک کھیل جس میں کچھ لڑکے جھک کر اور ٹانگیں پھیلا کر کھڑے ہوتے ہیں اور دوسرے ان کی پیٹھ پر سے پھاندتے ہیں - (۲) محراب بنا کر کھڑا ہونا -

**leaper**, *n.* : کودنے والا ؛ پھلانگنے والا -

**Leap**, *n.* : (۱) کود ؛ پھلانگ ؛ چھلانگ؛ جست ؛ تڑپ - (۲) وہ چیز جسے پھاندنا ہو -

*by ll. and bounds* : حیرت انگیز رفتار سے ؛ نہایت تیزی سے ؛ دن دونی رات چوگنی رفتار سے -

*l.-day* : لوند کا دن ؛ ۲۹ فروری کی تاریخ -

*l. in the dark* : اپنے کو جوکھم میں ڈالنا -

*l.-year* : لوند کا سال ؛ سال کبیسہ -

*l.-year proposal* : عورت کی مرد سے شادی کی درخواست جو صرف لوند کے سال میں جائز ھے -

**Learn**, *v. t.* & *i.* : (۱) سیکھنا ؛ (علم) حاصل کرنا - (۲) حفظ کرنا ؛ ازبر کرنا - (۳) اطلاع پانا ؛ مطلع ہونا ؛ آگاہ ہونا ؛ خبر ہونا ؛ دریافت کرکے معلوم کرنا ؛ معلوم کرنا - (۴) پڑھنا ؛ تعلیم پانا - (۵) (قدیم) پڑھانا ؛ تعلیم دینا -

*I have yet to l.* : میں نے آج تک نہیں سنا -

**learnable**, : سیکھنے کے قابل ' جو سیکھا جا سکے -

**learner**, *n.* : آموزندہ ؛ سیکھنےوالا ؛ متعلم؛ طالب علم؛ شاگرد -

**Learned**, *a.* : (۱) عالم ؛ متبحر ؛ دانا ؛ فاضل - (۲) فاضلانہ ؛ عالمانہ - (۳) (عدالت میں وکیلوں سے خطاب کے لئے) فاضل - (۴) علمی ؛ عالمانہ (پیشہ یا الفاظ) -

**learnedly**, *adv.* : عالمانہ طریقہ سے ؛ فاضلانہ انداز سے ؛ عالموں کی طرح سے -

**Learning**, *n.* : (۱) سیکھنا ؛ آموزش؛ تعلم - (۲) علم؛ فضیلت ؛ علمیت ؛ معلومات ؛ ذخیرۂ علوم -

*the new l.* : یونانی علم و ادب وغیرہ جو انگلستان میں نشاۃ ثانیہ کے زمانے میں رائج ہوا -

**Lease**, *n.* & *v. t.* : (۱) اجارہ ؛ پٹہ - (۲) پٹے یا اجارے پر دینا یا لینا -

*a new l. of life* : از سر نو زندگی (بیماری یا مصیبت کے دور ہونے کے بعد) -

*leasehold(er)* : پٹہ (دار) ؛ اجارہ (دار) -

**Lease**, *n.* : (پارچہ بافی) (۱) تانا - (۲) گول سوراخ والی ڈوری -

**Leash**, *n.* & *v. t.* : (۱) تسمہ یا ڈوری جس میں کتےکو باندھ کر ساتھ لے جاتے ھیں - (۲) تین کتوں یا خرگوشوں کا نگدم یا مجموعہ - (۳) (پارچہ بافی) گول سوراخ والی ڈوری - (۴) تسمہ یا ڈوری سے جوڑنا یا باندھنا -

*hold in l.* : قابو میں رکھنا -

**Leasing**, *n.* : (بائبل) جھوٹ ؛ دروغ ؛ دروغ گوئی -

**Least**, *a.*, *n.*, & *adv.* : (۱) سب سے چھوٹا ؛ سب سے کم ؛ کمترین ؛ اقل - (۳) سب سے کم (طرح پر) -

*at l.* : بہر حال ؛ کم ازکم ؛ اور نہیں تو اتنا ' ایسا وغیرہ -

*at the l.* : کم سے کم ؛ چھوٹے سے چھوٹے تخمینے کے لحاظ سے -

*(in) the l.* : ذرا بھی ؛ بالکل -

*l. said soonest mended* : زیادہ بحث یا قیل و قال سے اور خرابی ہوگی -

*to say the l. of it* : کم سے کم کرکے لیکن تب بھی؛ کم سے کم ؛ کتنا بھی گھٹاو تو بھی -

**Leastways Leastwise**, *adv.* : (سوقیانہ) یہ نہیں تو ؛ یا کم سے کم ؛ یا یوں کہئے کہ (leastwise کا استعمال شاذ ھے) -

**Leat**, *n.* : پن چکی تک پانی لے جانے والی نہر -

**Leather**, *n.* & *v. t.* : (۱) چمڑا ؛ پکا چمڑا ؛ چرم - (۲) چمڑے کی چیز ؛ چرمی شے ؛ پالش کرنے کا چمڑا - (۳) چمڑے کا تسمہ یا پٹی - (۴) کریکٹ کی گیند یا فٹ بال (عامیانہ) - (۵) (بجمع) برجس ؛ چمڑے کے موزے - (۶) (عامیانہ) کھال ؛ جلد (آدمی کی) - (۷) چمڑا چڑھانا - (۸) تسمے سے مارنا -

*American l.* : ایک قسم کا روغنی کپڑا -

*l. & prunella* : محض لباس کا فرق -

*l.-back* : ایک قسم کا کچھوا -

*l.-head* : کوڑہ مغز ؛ بیوقوف ؛ احمق -

*l.-hunting* : (کرکٹ ' عامیانہ) فیلڈنگ -

*l.-jacket* : ایک قسم کی سخت جلد والی مچھلی ؛ ایک کیڑے کا پہلا روپ -

*l.-neck* : سپاہی -

*nothing like l.* : اپنی چیز سب سے اچھی ؛ اپنا فائدہ سب سے مقدم –

*patent l.* : چمڑا جس پر نفیس سیاہ وارنش ہو –

*l.-wood* : ایک سخت چھال کا درخت –

**leatherette,** *n.* : مصنوعی چمڑا ؛ کپڑا یا کاغذ جو چمڑے کی طرح معلوم ہو

**leathering,** *n.* : مرمت ؛ کفدی ؛ ار ؛ ٹھکائی –

**leathern,** *a.* : چرمی ؛ چمڑے کا –

**leathery,** *a.* : (۱) چمڑے جیسا ؛ سخت (گوشت وغیرہ) –

**Leatheroid,** *n.* : روئی کا کاغذ جو کیمیاوی عمل کرنے سے چرم خام سے مشابہ ہوتا ھے ؛ چرم نما کاغذ –

**Leave,** *n.* : (۱) اجازت ؛ اذن – (۲) رخصت ؛ چھٹی ؛ معیاد رخصت –

*by your l.* : (اکثر طنزاً) گستاخی معاف آپ کو زحمت تو ہوگی (ذرا سامنے سے ھٹ جائیے) –

*French l.* : دیکھو French –

*l.-breaker* : ملاح جو رخصت ختم ہونے کے بعد غیر حاضر ہو –

*l. taking* : الوداع ؛ رخصت –

*on l.* : چھٹی پر –

*take l.* : رخصت ہونا ؛ الوداع کہنا ؛ خیرباد کہنا –

*take l. of* one's *senses* : ہوش و حواس کھو دینا ؛ مجنوں ہوجانا –

**Leave,** *v. t. & n.* : (۱) چھوڑدینا ؛ چھوڑ جانا ؛ رہنے دینا – (۲) ترکے میں چھوڑنا – (۳) چھوڑنا ؛ باقی رکھنا ؛ اٹھا رکھنا ؛ بدستور رہنے دینا – (۴) حوالے کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ کسی کی مرضی پر چھوڑنا – (۵) کوئی کام کرنے دینا ؛ دخل دینے سے باز رہنا – (۶) لے جانا (پیام ' ھدایت ' چیز) – (۷) (کسی شخص کے پاس سے) جانا ؛ جدا ہونا ؛ رخصت ہونا – (۸) روانہ ہونا (کسی مقام کے قصد سے) – (۹) کسی چیز کے پاس سے گزر جانا ؛ کسی چیز کو چھوڑ کر گزرجانا – (۱۰) خدمت ' ملازمت یا تعلق ترک کرنا – (۱۱) ھاتھ اٹھانا ؛ دست بردار ہونا ؛ ساتھ چھوڑنا – (۱۲) (اننا) وہ حالت جس میں کھلاڑی گیند کو چھوڑ دے –

*be well &c left* : معقول ترکہ پانا –

*get left* : اکیلا رہ جانا ؛ شکست کھانا –

*l. alone* : کسی کو اس کے حال پر چھوڑ دینا ؛ کسی کے معاملہ میں دخل نہ دینا ' نہ چھیڑنا –

*l.-behind* : چھوڑ کر چلا جانا ؛ (کسی مقام سے) گزر جانا ؛ آثار وغیرہ چھوڑ جانا –

*l. hold of* : گرفت چھوڑ دینا –

*l. it at that* : (روز مرہ) اس معاملے کو یہیں پر چھوڑ دو –

*l. off* : (استعمال) ترک کرنا ؛ (عادت) چھوڑ دینا ؛ ختم کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ خاتمہ کرنا ؛ خاتمہ ہونا –

*l. out* : چھوڑ دینا ؛ بھول جانا –

*l. over* : بے باق نہ کرنا ' بقایا رھنے دینا –

*leaves much to be desired* : بہت ناقابل اطمینان ھے –

*this leaves me cool* : میں اس سے متاثر نہیں ہوا ؛ مجھ پر اسکا کوئی اثر نہیں ہوا –

**leaving,** *n.* : (عموماً جمع) متروکہ ؛ چھوڑی ہوئی چیزیں

ردی ؛ بچا کھچا سامان ؛ پسماندہ –

(–) **leaved,** *a.* : (شاذ) پتے دار ؛ پتی والا (مثلاً red-leaved وغیرہ) –

**Leaven,** *n. & v. t.* : (۱) خمیر – (۲) وہ اثر جو کسی چیز میں سرایت کرکے اس کی ماھیت بدل دے – (۳) کسی صفت کا شائبہ یا آمیزش – (۴) خمیر اٹھانا – (۵) کسی چیز میں سرایت کر کے اسکی ماھیت بدل دینا ؛ معتدل کرنا ؛ امتزاج کرنا ؛ سمونا –

*the old l.* : دور جہالت کے آثار باقیہ ؛ پرانی لاگ ؛ فطری معصیت –

**Leaves** : دیکھو Leaf –

**Lecher,** *n.* : (قدیم) عیاش ؛ بدکار ؛ زانی –

**lecherous,** *a.* : بدکار ؛ زناکار ؛ عیاشانہ

**lecherously,** *adv.* : عیاشانہ ؛ بدکارانہ –

**lechery,** *n.* : عیاشی ؛ بدکاری ؛ زناکاری –

**Lectern,** *n.* : گرجوں میں لکھنے یا گانے کا ڈیسک –

**Lectionary,** *n.* : وہ کتاب جس میں نماز میں پڑھے جانے والے بائبل کے رکوع درج ہوں –

**Lecture,** *n. & v. i. & t.* : (۱) درس زبانی ؛ تقریر ؛ کسی مضمون پر تقریر یا بیان ؛ خطبہ – (۲) تنبیہ ؛ سرزنش ؛ وعظ – (۳) تقریر کرنا ؛ لکچر دینا – (۴) لکچر کے ذریعے تعلیم دینا ؛ زبانی درس دینا – (۵) تنبیہ کرنا ؛ سرزنش کرنا –

*read* one *a l.* : سرزنش کرنا ؛ تنبیہ کرنا –

**lecturer,** *n.* : مقرر ؛ لکچرار –

**Lectureship,** *n.* : لکچرار کا عہدہ یا خدمت

**Led** : دیکھو Lead –

**Ledge,** *n.* : (۱) دیوار وغیرہ کے باہر نکلا ہوا تختہ یا پتھر ؛ ککو – (۲) پہاڑی یا چٹان کے پہلو کا باہر نکلا ہوا حصہ ؛ چھجا – (۳) چٹانوں کا سلسلہ (خصوصاً پانی کے اندر) – (۵) (معدنیات) چٹان کی پرت جس میں دھات موجود ہو ؛ دھات پرت –

**ledgy, ledged,** *aa.* : کگردار ؛ چھجے دار ؛ دھات پرت رکھنے والا –

**Ledger,** *n. & a.* : (۱) بہی کھاتا ؛ پکی بہی ؛ بڑی بہی – (۲) پاڑ کی افقی لکڑیاں (جو دو کار کے متوازی ہوں) – (۳) قبر کی چپٹی تختی ؛ قبر کا تعویذ یا لوح مزار – (۴) (مچھلی وغیرہ کا) چارہ جو کسی جگہ لگایا جائے – (۵) (صفت) دیکھو *l.-line*

*l.-blade* : کپڑا کاٹنے کی مشین کا غیر متحرک پھل یا چھری –

*l.-line* : (موسیقی) یورپی موسیقی کے پانچ متوازی خطوط کے نقشے میں چھوٹی لکیر جو اسی نقشے کے اوپر یا نیچے اضافہ کی گئی ہو –

**Lee,** *n.* : (۱) آڑ ؛ پناہ – (۲) (جہاز کا) محفوظ پہلو جو ہوا کے رخ سے پرے ہو –

*l.-board* : تختوں کا ڈھانچا جو چپٹے پیندے کے جہازوں کے پہلو میں ہوتا ھے اور انحراف (*l.-way*) کو کم کرنے کے لیے پانی میں لٹکا دیا جاتا ھے –

*make up l.-way* : (مجازاً) مخمصے سے بچ نکلنا

*l.-shore* : سمندر کا کنارہ جو جہاز کے محفوظ پہلو کے مقابل ہو –

*leeway* : انحراف ؛ ہوا سے جہاز کا اپنی راہ سے پہلو کی طرف ہٹنا –

**Leech,** *n.* : (قدیم ' مزاحاً شعر) طبیب ؛ حکیم ؛ معالج –

*leechcraft*: طبابت؛ فن طبابت، فن معالجہ -

**Leech**, *n.*: (۱) جونک؛ زلو - (۲) جو شخص دوسروں پر سختیاں کر کے نفع حاصل کرے؛ خون چوسنے والا؛ لہو چوس -

*stick like a l.*: جونک کی طرح چمٹ جانا؛ پیچھے پڑ جانا -

**Leech**, *n.*: باد بان کا عمودی یا ڈھلوان پہلو -

**Leek**, *n.*: (۱) پیاز کی قسم کا پودا جسکی گٹھی استوانہ نما ہوتی ہے - (۲) یہ پودا جو ویلز کا قومی نشان قرار دیا گیا ہے -

**Leer**, *v. i. & n.*: (۱) کنکھیوں سے دیکھنا؛ بری نظروں سے دیکھنا - (۲) بری نظر؛ چور نظر -

**leeringly**, *adv.*: بری نظر سے؛ کنکھیوں سے -

**Leer**, *n.*: شیشے کو تپا کر مضبوط کرنے کی بھٹی -

**Leery**, *a.*: (عامیانہ) چالاک؛ کائیاں -

**Lees**, *n. pl.*: (۱) شراب کی تلچھٹ؛ گرد - (۲) سب سے ادنی حصہ؛ ردی کھدی؛ فضلہ -

**Leeward**, *a., n., & adv.*: (۱) (جہاز کے) ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف یا طرف کا - (۲) ہوا سے محفوظ پہلو یا رخ -

**leewardmost**, *a.*: ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف سب سے زیادہ ہٹا ہوا -

**Leewardly**, *a.*: مائل بہ انحراف؛ ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف جھکا ہوا (جہاز) -

**Left**, *a., adv., & n.*: (۱) الٹا؛ بایاں؛ چپ - (۲) الٹے ہاتھ کی طرف؛ بائیں کا - (۳) الٹی طرف کو؛ جانب چپ - (۴) دست چپ؛ الٹا ہاتھ؛ فوج کا میسرہ - (۵) (سیاسی) (فرانس وغیرہ کی مجلس وضع قوانین سے مستعار) صدر کے الٹے ہاتھ کی جمہوریت پسند جماعت؛ انتہا پسند جماعت؛ فلسفہ یا مذہب وغیرہ کا جدت پسند یا انتہا پسند فرقہ -

*l. hand*: الٹے ہاتھ کی جانب -

*l. -hand rope*: رسی یا ڈوری جس کے پیچ الٹے بٹے ہوئے ہوں -

*l. -turn*: بائیں کو مڑنا -

*marry with the l. hand*: شاہی خاندانوں کے شخص کا چھوٹے درجے کی عورت سے اس طرح شادی کرنا کہ اس کی اولاد کو حق وراثت وغیرہ نہ ہو (جرمنی وغیرہ میں) -

*over the l.*: (عامیانہ) جو کچھ کہا گیا ہے اس کے برعکس مفہوم مراد ہے -

**leftmost**, *a.*: چپ ترین؛ سب سے زیادہ بائیں طرف ہٹا ہوا -

**leftward**, *a. & adv.*: جانب چپ کا؛ الٹی طرف کا -

**leftwards**, *adv.*: جانب چپ؛ الٹی طرف -

**Left**: = دیکھو Leave

**Left-handed**, *a.*: (۱) کھبا؛ چپہ؛ چپ دست - (۲) بھدا؛ بے ڈول؛ بے تکا - (۳) گول گول؛ دو رخی؛ منافقانہ؛ مشتبہ - (۴) (قدیم) منحوس؛ نحس - (۵) (شادی) جس میں شوہر شاہی یا امیر خاندان کا اور زوجہ نیچی ذات ہو اور زوجہ کو اور اسکی اولاد کو پورے حقوق نہ ملیں - (۶) (گھونسا وغیرہ) جو الٹے ہاتھ سے لگایا جائے؛ الٹے ہاتھ کا؛ (۷) کھبے آدمی کے کام کا؛ بائیں ہاتھ سے استعمال کرنے کا

**left-handedly**, *adv.*: بائیں ہاتھ سے؛ کھبوں کی طرح منافقت سے؛ دو رخے پن سے؛ کھبے پن سے؛ بھدے پن سے -

**left-handedness**, *n.*: کھبا پن؛ بھدا پن؛ منافقت؛ دو رخا پن -

**Left-hander**, *n.*: الٹے ہاتھ کا گھونسا وغیرہ؛ کھبا آدمی -

**Leg**, *n., & v. i.*: (۱) ٹانگ - (۲) دست (جانور کی ران پکانے کے لئے) - (۳) ایک قدم پیچھے ہٹا کر تعظیم یا سلام کرنا - (۴) دغاباز؛ دھوکے باز - (۵) (کریکٹ میں) میدان کا وہ حصہ جو کھیلنے والے کی بائیں جانب اور بائیں جانب کے پیچھے ہوتا ہے؛ لیگ - (۶) مصنوعی ٹانگ - (۷) پائینچہ (پاجامے وغیرہ کا) - (۸) مشین کا سہارا یا پایہ - (۹) میز؛ کرسی یا پلنگ کا پایہ - (۱۰) دو شاخہ چیز کی کوئی شاخ - (۱۱) نہر کے کناروں میں ٹانگیں اڑا کر کشتی چلانا - (۱۲) مثلث کی ساق - (۱۳) (بحری) وہ فاصلہ جو ایک حرکت میں طے ہو -

*all ll.*: عمر کے لحاظ سے زیادہ بڑا -

*bone in one's l.*: چلنے سے بچنے کے لئے عذر لنگ -

*boot is on other l.*: دیکھو Boot -

*fall on one's ll.*: دیکھو Fall -

*feel, find one's ll.*: کھڑے ہونے یا چلنے کے قابل ہونا -

*give l.-bail*: فرار ہوجانا؛ بھاگ جانا -

*give one a l. up*: سہارا دینا؛ (اوپر چڑھنے میں یا مشکل پر غالب آنے میں) دستگیری کرنا -

*has not a l. to stand upon*: معقول دلائل نہیں رکھتا؛ دعوے کا ثبوت نہیں رکھتا -

*have the ll. of*: (کسی سے) تیز چلنا -

*keep one's ll.*: سنبھلے رہنا؛ نہ گرنا -

*on one's last ll.*: موت یا خاتمے کے قریب -

*on one's ll.*: (۱) کھڑا ہوا (تقریر کرنے کو) - (۲) بیماری کے بعد چلتا پھرتا - (۳) خوش حال؛ قابل اطمینان مالی حالت میں -

*l. before wicket* (=l. b. w.): (کریکٹ) کھلاڑی کا وکٹ کے سامنے گیند کو پیر سے روکنا -

*l. -guard*: گدا جو کریکٹ وغیرہ میں ٹانگوں سے باندھ لیتے ہیں -

*l. it*: تیز چلنا؛ تیز دوڑنا -

*l. -rest*: بیٹھے ہوئے مریض (معذور) کا پیر کا سہارا -

*pull one's l.*: (روزمرہ) بنانا؛ بیوقوف بنانا -

*put best l. foremot*: دیکھو Best -

*set one on his ll.*: کسی کی مالی حالت ٹھیک کر دینا؛ کسی کو ترا دینا -

*shake a l.*: ناچنا -

*stand on one's own ll.*: اپنے اوپر بھروسہ کرنا؛ دوسروں کی امداد سے مستغنی ہونا -

*stretch one's ll.*: ورزش کرنے کے لئے ٹہلنا -

*take to one's ll.*: بھاگ کھڑا ہونا -

*walk one off his ll.*: چلاتے چلاتے تھکا مارنا -

**(-) legged**, *a.*: مرکب آتا ہے جیسے four l. چار پایہ -

**legless**, *a.*: بے ٹانگ کا؛ بے پائے کا -

**legger**: *n.*: نہر کے کناروں میں ٹانگیں اڑا کر کشتی چلانے والا -

**Legacy**, *n.*: (۱) مال جو بذریعہ وصیت ملے - (۲) مال متروکہ؛ ترکہ؛ ورثہ؛ میراث

*l.-hunter*: ترکہ حاصل کرنیکے لیے خوشامد کرنے والا -

**Legal,** *a.*: (۱) قانونی ؛ شرعی ؛ مطابق قانون - (۲) قانون مروجہ کے مطابق (خواہ اصول انصاف کے خلاف ہو) - (۳) جائز ؛ حلال ؛ مطابق شرع - (۴) (دینیات) موسوی شریعت کا ؛ نجات بالعمل سے متعلق -

**legalize,** *v. t.*: جائز ٹھیرانا ؛ مباح کرنا -

**legalization,** *n.*: جواز -

**legally,** *adv.*: شرعی طریقے سے ؛ جائز طور سے -

**Legalism,** *n.*: (دینیات) (۱) نجات بالعمل کا اعتقاد ؛ شرع کو وحی و تنزیل پر ترجیح دینا ؛ شریعت پرستی - (۲) ضابطہ پرستی ؛ ضابطے یا قانون پر حد سے زیادہ زور دینا -

**legalist,** *n.*: شریعت پرست ؛ نجات بالعمل کا قائل ؛ ضابطہ پرست -

**Legality,** *n.*: (۱) شریعت پرستی ؛ ضابطہ پرستی - (۲) جواز ؛ اباحت -

**Legate,** *n.*: (۱) پادری جو پاپا کا نائب سفیر ہو - (۲) (قدیم) سفیر ؛ وکیل ؛ نائب ؛ نمائندہ -

*l. -a latere*: پاپا کا سفیر اعلیٰ ؛ وزیر مختار -

**legatine,** *a.*: نائب پاپا کے متعلق -

**legateship,** *n.*: سفارت ؛ وکالت ؛ نیابت ؛ نمائندگی ؛ ایلچی گری -

**Legate,** *v. t.*: وصیت کی رو سے دینا ؛ دے جانا ؛ چھوڑ جانا (ترکے میں)

**legator,** *n.*: موصی ؛ وصیت کنندہ -

**Legatee,** *n.*: موصی لہٗ ؛ جسکے لئے وصیت کیجائے ؛ ترکہ پانے والا -

**Legation,** *n.*: (۱) سفارت بھیجنا ؛ نمائندہ یا وکیل بھیجنا - (۲) جماعت نمائندگاں ؛ جماعت وکلاء ؛ (دوسرے درجہ کا) سفیر اور اس کا عملۂ سفارت - (۳) سفارت خانہ - (۴) نمائندگی ؛ نیابت ؛ سفارت کا عہدہ -

*Legato*: (موسیقی کی ہدایت) روانی سے ؛ بغیر وقفوں کے -

**Legend,** *n.*: (۱) بزرگان دین کے سوانح ؛ سیرۃ الاولیا ؛ قصہ ؛ کہانی ؛ روایت - (۲) روایت ؛ مشہور عام افسانہ ؛ خرافات ؛ دیو کہانی ؛ داستان ؛ قصص و روایات - (۳) کتابہ ؛ سجع جو سکے یا تمغے پر کندہ ہو -

*the Golden L.*: تیرھویں صدی عیسوی کا مجموعۂ قصص انسانی -

**legendary,** *a.*: کا ؛ فرضی ؛ داستانی -

**legendry,** *n.*: قصص و روایات ؛ داستانوں کا مجموعہ -

**Legerdemain,** *n.*: (۱) ھاتھ کی صفائی ؛ شعبدہ بازی ؛ شعبدہ گری ؛ کرتب ؛ بازیگری - (۲) مکاری ؛ فریب ؛ سفسطہ ؛ تدلیس -

**Legging,** *n.*: (عموماً جمع) چرمی پائیتابہ ؛ چرمی موزہ ؛ چرمی ساق پوش -

**Leggy,** *a.*: پتلی اور لمبی ٹانگوں کا ؛ لم ٹنگا ؛ لم ڈھینگ (لڑکا یا بچھیرا یا پلا) -

**legginess,** *n.*: لم ٹنگاپن ؛ لم ڈھینگ پن -

**Leghorn,** *n.*: (۱) چٹائی کی تلا جو انگریزی ٹوپی میں دی جاتی ھے - (۲) ایک قسم کی مرغی -

**Legible,** *a.*: صاف (خط) ؛ جو آسانی سے پڑھنے میں آئے ؛ مایقری -

**legibility,** *n.*: صاف یا واضح ھونا -

**legibily,** *adv.*: صاف صاف ؛ صاف خط میں -

**Legion,** *n.*: (۱) قدیم رومی فوج کا تین هزار (سے چھ هزار تک) آدمیوں کا دستہ ؛ لیجن - (۲) فوج کثیر ؛ جم غفیر ؛ بڑی تعداد ؛ انبوہ ؛ خیل -

*British L.*: جنگ عظیم کے پنشن یافتہ سپاھیوں کی قومی انجمن (۱۹۲۱ ع میں قائم ھوئی) -

*foreign l.*: زمانۂ حال کی فوج میں غیر ملکی رضاکاروں کا گروہ -

*L. of Honour*: فرانس کا ایک اعزازی سلسلہ یا طبقہ -

*their name is L.*: ان کی تعداد بیشمار ھے -

**Legionary,** *a. & n.*: (۱) لیجن کا - (۲) لیجن کا سپاھی -

**Legioned,** *a.*: خیل در خیل ؛ فوج در فوج ؛ جوق جوق -

**Legislation,** *n.*: (۱) وضع قانون ؛ قانون سازی - (۲) قوانین -

**legislative,** *a.*: وضع قانون کا ؛ قانون سازانہ ؛ قانون ساز -

**legislatively,** *adv.*: مقننانہ یا قانون سازانہ طریقے سے -

**Legislator,** *n.*: واضع قانون ؛ مقنن ؛ مجلس وضع قانون کا رکن -

**legislate,** *v. i.*: قانون بنانا ؛ قانون وضع کرنا -

**legislatorial,** *a.*: واضع قانون کے متعلق ؛ مقنن کے متعلق -

**legislatress,** *n.*: واضعۂ قانون ؛ مقننہ ؛ قانون بنانے والی -

**Legislature,** *n.*: حکومت کی مجلس مقننہ ؛ مجلس وضع قوانین ؛ قانون ساز مجلس

**Legist,** *n.*: ماھر قانون ؛ عالم قانون ؛ قانون داں -

**Legitimate,** *a.*: (۱) حلالی ؛ جائز (اولاد) - (۲) قانونی ؛ شرعی ؛ صحیح ؛ باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ ٹکسالی ؛ مستند ؛ مطابق معیار - (۳) (ازروئے حق) موروثی ؛ جائز - (۴) (منطق کی رو سے) صحیح ؛ مدلل ؛ معقول -

*the l. drama*: شیکسپیر کے اور دوسرے ڈراما نگاروں کے مستند ڈرامے -

*the l.*: (عامیانہ) = the l. drama

**legitimacy,** *n.*: جواز ؛ جائز ھونا ؛ حلالی ھونا ؛ صحت قانونی ؛ منطقی یا شرعی -

**legitimately,** *adv.*: بہ حیثیت حلالی اولاد کے ؛ جائز طور سے ؛ بجا طور سے ؛ شرعاً ؛ قانوناً ؛ منطق کی رو سے -

**legitimatize,** *v. t.*: حلالی قرار دینا ؛ صحیح النسب ٹھیرانا - جائز یا معقول قرار دینا ؛ باضابطہ قرار دینا -

**Legitimate,** *v. t.*: (۱) حلالی قرار دینا ؛ جائز قرار دینا ؛ جائز کرنا - (۲) صحیح ٹھیرانا ؛ معقول وجوہ سے تائید کرنا ؛ وجوہ پیش کرنا ؛ وجہ معقول ھونا -

**legitimation,** *n.*: جواز ؛ جائز کرنا یا کیا جانا ؛ معقول وجوہ سے تائید یا حمایت -

**Legitimism,** *n.*: بادشاھت کے موروثی حقدار کی طرفداری ؛ جائز وارث کی حمایت -

**legitimist,** *n. & a.*: (بادشاھت کے) موروثی حقدار یا جائز وارث کا حامی -

**Legitimize,** *v. t.*: جائز قرار دینا ؛ حلالی قرار دینا ؛ صحیح ٹھیرانا -

**legitimization,** *n.*: جواز ؛ تشریع ؛ جائز کرنا ؛ حلالی قرار دینا ؛ جائز اولاد قرار دینا -

*Legum,* *n.* genit. pl.: قانونی ؛ قانون کا (اسکا مخفف .LL ھے جیسے LL. B.) -

**Legume, Legumen,** *n.*: (۱) پھلی ؛ دانہ ؛ دال - (۲) خور دنی ترکاری -

**Leguminous,** *a.*: دال کی طرح کا ؛ پھلی دار -

**Leibnitzian**, *a.* & *n.*: جرمن فلسفی *G. W. Leibnitz* (متوفی ۱۷۱۶ ع) کا یا اوس کے فلسفے کا ماننے والا ؛ لائب نتز کا پیرو -

**Leister**, *n.* & *v. t.*: (۱) سامن مچھلی شکار کرنے کا نوکدار بلم یا بھالا - (۲) مچھلی کو اس بلم سے چھیدنا -

**Leisure**, *n.*: خالی وقت ؛ فرصت ؛ مہلت ؛ چھٹی ؛ سبیتا -

*at l.*: (۱) خالی ؛ فرصت رکھنے والا - (۲) اطمینان سے - (۳) سبیتے سے -

*wait* one's *l.*: کسی کی فرصت کے وقت کا منتظر رهنا -

*at* one's *l.*: جب فرصت هو -

**leisured**, *a.*: فرصت کا ؛ جسے فرصت هو ؛ فرصت والا -

**leisureless**, *a.*: عدیم الفرصت ؛ مصروف -

**Leisurely**, *a.* & *adv.*: (۱) آهسته ؛ دهیما ؛ اطمینان کا ؛ سبیتے کا ؛ فرصت کا - (۲) جسے فرصت هو ؛ فرصت والا - (۳) غور و تامل کا ؛ سوچا سمجھا ؛ دهیرج کا - (۴) اطمینان سے ؛ سہولت سے ؛ سهج سهج -

**leisureliness**, *n.*: آهستگی ؛ دهیماپن ؛ اطمینان ؛ دهیرج -

*Leit-motif*, *-iv*, *n.*: کسی گانے میں اصل نغمه یا خیال -

**Leman**, *n.*: (قدیم) (۱) عاشق ؛ چاهنے والا ؛ معشوق ؛ محبوب - (۲) یار ؛ آشنا - (۳) وہ عورت جس سے نا جائز تعلق هو ؛ آشنا -

**Lemma**, *n.*: (pl. -ta) - (۱) (قضیه) مسلمه ؛ (قضیه) معروضه - (۲) ادبی مقالے ، لغت کے مضمون ، حاشیے وغیرہ کا عنوان جس سے اس کا موضوع یا لب لباب ظاهر هو -

**Lemming**, *n.*: قطب شمالی کا ایک چھوٹا کترنے والا جانور (مثل گھونس کے) -

**Lemon**, *n.*: (۱) نیبو ؛ لیموں ؛ ترنج - (۲) درخت لیموں - (۳) هلکا زرد رنگ -

*l.-drop*: لیموں لوز -

*l. kali*: سوڈابای کارب اور ایک قسم کا ترشه ملا هوا مشروب -

*l.-plant*: لیموں کی بو رکھنے والا ایک ولایتی پھول دار پودا -

*l. squash*: عرق لیموں اور سوڈے کا شربت ؛ لیموں کا افشردہ -

*l.-squeezer*: افشردہ نکالنے کا آله ؛ افشردہ کش -

*salt of l.*: ایک oxalate جس سے روشنائی کے دھبے چھڑاتے هیں -

**lemonade**, *n.*: لمنڈ ؛ ترنجاب -

**lemony**, *a.*: لیموں کے متعلق ؛ لیموں کا سا ؛ هلکے زرد رنگ کا -

**Lemon**, *n.* (usu. *l. dab*, *l. sole*): ایک قسم کی چپٹی مچھلی -

**Lemur**, *n.*: مڈگاسکر کا بندر کی قسم کا ایک دودھ پلانے والا شب رو جانور ؛ لیمور -

**lemurine**, *a.*: لیموری -

**lemuroid**, *a.* & *n.*: لیمور نما -

**Lend**, *v. t.* (lent): (۱) قرض دینا ؛ ادھار دینا ؛ مانگے دینا ؛ مستعار (عاریت) دینا - (۲) (روپیه) سود پر دینا ؛ (کتابیں) کرائے پر دینا - (۳) بخشنا ؛ دینا ؛ پیدا کرنا (کھمک وغیرہ یا دیر کے لئے) - (۴) (کسی چیز کے) سانچے میں ڈھل جانا ؛ اپنے کو حالات کے مطابق بنانا ؛ کون کا هونا ؛ مطلب یا کام کا هونا -

*l. ear*, *an ear*, one's *ear*: کان دهرنا ؛ سننا -

*l. a hand* or *helping hand*: مدد دینا ؛ دستگیری کرنا -

**lendable**, *a.*: جو قرض دیا جاسکے ؛ قابل عاریت -

**lender**, *n.*: مستعار دینے والا ؛ عاریت دهندہ ؛ قرض خواہ ؛ قرض دهندہ ؛ دائن -

**lending**, *n.*: مستعار دینا ؛ قرض دینا ؛ ادھار دینا -

**Length**, *n.*: (۱) طول ؛ درازی ؛ لمبائی - (۲) مدت ؛ امتداد (زمانه) ؛ عرصه - (۳) کسی چیز کا طول ؛ فصل ؛ فاصلہ - (۴) کسی کام کی حد ؛ انتہا - (۵) (عروض) حرف علت یا رکن کا وزن - (۶) (کرکٹ) وکٹ سے وہ فاصلہ جہاں گیند گدا کھاے - (۷) طول ؛ تفصیل ؛ وسعت - (۸) کپڑے کے تھان کی لمبائی -

*at arm's l.*: اتنے فاصلے پر جتنی دور هاتھ پھیل سکے -

*at full l.*: (۱) مفصل طور سے - (۲) لمبا لمبا ؛ پیر پھیلائے -

*at l.*: (۱) بالتفصیل ؛ مفصل طور سے - (۲) آخرکار ؛ بالآخر - (۳) بهت عرصه کے بعد -

*keep* one *at arm's l.*: بے تکلف نہ هونا ؛ خلا و ملا سے پرهیز کرنا -

*know l. of* person's *foot*: دیکھو FOOT -

**lengthways**, *adv.*: طولاً ؛ درازی میں ؛ لمبائی میں -

**lengthwise**, *adv.* & *a.*: طولاً وغیرہ ؛ لمبی ؛ دراز -

**Lengthen**, *v. t.* & *i.*: (۱) درازتر هوجانا یا کرنا ؛ لمبا هوجانا یا کرنا - (۲) (عروض) حرف علت کو کھینچ کر ادا کرنا -

**Lengthy**, *a.*: غیر معمولی طور پر طویل (تقریر وغیرہ) ؛ طول طویل ؛ شیطان کی آنت کی طرح لمبی ؛ اکتا دینے والی -

**lengthily**, *adv.*: طوالت سے ؛ بهت طول دے کر -

**lengthiness**, *n.*: طوالت ؛ حد سے زیادہ طول -

**Lenient**, *a.*: (۱) (قدیم) ملین ؛ نرم کرنے والی - (۲) نرم ؛ روادار ؛ متحمل ؛ حلیم ؛ روادارانه - (۳) هلکی ؛ نرم (سزا وغیرہ) -

**lenience**, **leniency**, *nn.*: نرمی ؛ نرم مزاجی ؛ حلم ؛ تحمل ؛ رواداری -

**leniently**, *adv.*: نرمی سے ؛ تحمل سے ؛ رواداری سے -

**Lenitve**, *a.* & *n.*: (دوا) مسکن ؛ مفرح -

**Lenity**, *n.*: رحمدلی ؛ رقیق القلبی ؛ رحم (کا برتاو) -

**Leno**, *n.*: باریک سوتی جالی نقاب وغیرہ کے لئے ؛ جالی ؛ گاچ -

**Lens**, *n.* (pl. -ses): (۱) دوربین یا عینک کا شیشه ؛ تال ؛ عدسه - (۲) مصوری میں عدسوں کا مجموعه - (۳) (عضویات) عدسه ؛ آنکھ کا پردہ -

**lensed**, *a.*: عدسه دار ؛ شیشه دار -

**lensless**, *a.*: بے شیشے کا ؛ بے عدسے کا -

**Lent**, *n.*: (۱) ایسٹر سے قبل چالیس دن کا زمانه جس میں سوائے اتوار کے هر روز مجاهدۂ نفس کیا جاتا هے اور روزہ رکھا جاتا هے ؛ لینٹ ایسٹر سے پہلے کا چله - (۲) (جمع) (کیمبرج) لینٹ کے زمانه میں کشتیوں کی دوڑ -

*l. lily*: نرگس کی قسم کا ایک پھول -

*l. term*: یونیورسٹی کی وہ میقات جس میں لینٹ کا تهوار پڑتا هے -

**Lent**: دیکھو Lend -

**-lent** : ( لاحقہ صفات بنانے کے لئے ) پر ؛ مملو ؛ بھرا ہوا -

**Lenten**, *a.* : لینٹ کے متعلق ؛ لینٹ کا ؛ لینٹ کے زمانے کے مناسب -

**Lenticular**, *a.* : (۱) مسور کی شکل کا - (۲) عدسہ نما ؛ عدسی ؛ دونوں پہلو محدب رکھنے والا - (۳) آنکھ کے عدسے کے متعلق -

**Lentil**, *n.* : مسور ؛ عدس -

**Lentisk**, *n.* : مصطگی کا درخت -

**Lentitude**, *n.* : سستی ؛ مٹھا پن -

**Lentoid**, *a.* : عدسہ نما -

**Leo**, *n.* : برج اسد ؛ سنگھ راس ؛ پانچواں برج -

**Leonid**, *n.* : اسدیہ ؛ شہاب ثاقب یا ٹوٹنے والا ستارہ جو برج اسد سے تاباں ہوتا ہے -

**Leonine**, *a.* : شیرانہ ؛ شیر کی طرح ؛ شیر کا -

**Leonine**, *a.* & *n.* : (۱) شخص مسمی Leo کا بنایا ہوا یا ایجاد کیا ہوا -

*L. City* : روما کا وہ حصہ جو Leo چہارم نے بنوایا -

*L. verse, L.* : ازمنۂ وسطیٰ کی لاطینی نظم کے مقفیٰ مرثیے بحر مسدس میں -

**Leopard**, *n.* : (۱) تیندوا ؛ پلنگ ؛ چیتا - (۲) (نقابت) انگلستان کے سرکاری مارکے میں شیر کی تصویر - (۳) (بطور سابقہ) چیتے کے سے داغ رکھنے والا -

*American l.* : امریکی چیتا -

*black l.* : سیاہ چیتا -

*can a l. change his spots* : آدمی کی سرشت بھی کہیں بدلتی ہے -

*hunting l.* : معمولی چیتا -

**leopardess**, *n.* : چیتے کی مادہ -

**Leper**, *n.* : مبروص ؛ مجذوم ؛ جذامی ؛ کوڑھی -

**Lepidopterous**, *a.* : کیڑوں کی اس نوع کے متعلق جس کے چار جھلی دار پر ہوں ( جیسے تتلی ؛ پتنگا ) -

**lepidopterist**, *n.* : کیڑوں کی مذکورہ نوع کا ماہر یا عالم -

**Leporine**, *a.* : خرگوش کی قسم کا -

**Leprechaun**, *n.* : ( آئرستان ) بھوت ؛ پریت ؛ سایہ ؛ روح -

**Leprosy**, *n.* : (۱) جذام ؛ برص ؛ کوڑھ - (۲) (مجازاً) اخلاقی روگ -

**Leprous**, *a.* : (۱) جذام کا ؛ جذام کی طرح - (۲) جذامی ؛ کوڑھی -

**Lepto-** : لاحقہ یونانی لفظ Leptos بمعنی پتلا ؛ چھوٹا ؛ نازک سے ماخوذ ہے -

*leptocephalic* : کوتاہ سر -

*leptodactyl* : ( پرند ) لمبے پتلے پنجوں کا -

**Lesbian**, *a.* : جزیرہ Lesbos کا ؛ لیسبی -

*L. vice* : دیکھو Sapphism -

*Lese-majeste (F)*, *n.* : (۱) غداری ؛ بغاوت خلاف بادشاہ - (۲) (مزاحاً) گستاخی -

**Lese-majesty**, *n.* : غداری ؛ بغاوت خلاف بادشاہ -

**Lesion**, *n.* : (۱) صدمہ ؛ نقصان - (۲) (مرضیات) اعضاء کی ساخت یا فعل میں فاسد تغیر یا خلل -

**Less**, *a.*, *prep.*, *n.* & *adv.* : (۱) کم ؛ خرد تر ؛ چھوٹا - (۲) کم قدر ؛ مقدار میں کم - (۳) کم تر ؛ کہتر ؛ رتبے میں کم - (۴) منفی ؛ منہا کر کے - (۵) کم تر مقدار یا تعداد ؛ کم چیز - (۶) کمتر درجے میں ؛ کم تر مقدار میں ؛ کم

*in l. than no time* : (مزاحاً) آنا فانا ؛ چٹکی بجاتے -

*may your shadow never be l.* : خدا آپ کو تندرست اور صحیح سلامت رکھے -

*no l. a person than* : ایسا بڑا آدمی جیسا -

*nothing l.* : بالکل ؛ بعینہ

*we expected nothing l. than attack* : (۱) ہمیں حملے سے کم کی توقع نہ تھی - (۲) ہمیں حملے کی ہرگز توقع نہ تھی -

**-less** : لاحقہ جو اسم سے صفت منفی اور متعلق فعل بنانے میں استعمال ہوتا ہے ( جیسے doubtless, homeless ) ؛ بعض صورتوں میں فعل کے آخر میں بھی آتا ہے ( مثلاً tireless )-

**Lessee**, *n.* : ٹھیکہ دار ؛ پٹہ دار ؛ کرایہ دار ؛ اجارہ دار ؛ مستاجر -

**lesseeship**, *n.* : ٹھیکہ داری ؛ کرایہ داری ؛ مستاجری -

**Lessen**, *v. i.* & *t.* : کم کرنا ؛ کم ہونا ؛ گھٹانا ؛ گھٹنا ؛ ہلکا کرنا ؛ ہلکا ہونا

**Lesser**, *a.* : کمتر ؛ تھوڑا ؛ خرد تر ؛ چھوٹا ؛ اصغر -

**Lesson**, *n.* & *v. t.* : (۱) توریت ( *first l.* ) اور انجیل ( *second l.* ) کی آیتیں جو صبح و شام کی دعا میں پڑھی جاتی ہیں - (۲) کتاب کا سبق ؛ درس - (۳) سبق کی مقدار یا اوس کا وقت - (۴) (جمع) باقاعدہ تعلیم یا درس - (۵) قابل تقلید نمونہ ؛ باعث عبرت مثال - (۶) ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ تربیت کرنا ؛ ضابطہ سکھانا -

**Lessor**, *n.* : ٹھیکہ دینے والا ؛ پٹہ دینے والا ؛ کرایہ پر اٹھانے والا ؛ اجارہ دہندہ -

**Lest**, *conj.* : مبادا ؛ کہیں ایسا نہ ہو ؛ اس خوف سے کہ کہیں ؛ خدا نخواستہ -

**Let**, *v. t.* ( archaic; letted or let ) & *n.* : (۱) مانع ہونا ؛ روکنا ؛ مزاحم ہونا ؛ سد راہ ہونا - (۲) (قدیم) مزاحمت ؛ رکاوٹ - (۳) ( Rackets = ریکٹس کھیل وغیرہ ) گیند کو یا کھلاڑی کو روکنا ؛ مزاحمت -

**Let**, *v. t.* & *aux.* & *n.* : (۱) جانے دینا ؛ نکلنے دینا - (۲) کرایہ پر اٹھانا ؛ ٹھیکہ پر دینا - (۳) کرنے دینا ؛ اجازت دینا -

*l. alone* : (۱) دخل نہ دینا ؛ کسی کو اس کی حالت پر چھوڑ دینا ؛ رہنے دینا ؛ ہاتھ نہ ڈالنا - (۲) در کنار -

*l. be* : دخل نہ دینا ؛ رہنے دینا -

*l. down* : اتارنا ؛ نیچا کرنا ؛ وقت پر ساتھ نہ دینا ؛ وقت پر ساتھ چھوڑ دینا -

*l. drive* : دیکھو Drive -

*let cat out of bag* : دیکھو Bag -

*l. fall* : اتفاقاً کسی بات کا منہ سے نکل جانا ؛ کنایتاً کسی بات کا کہنا ؛ (اقلیدس) کسی نقطے سے خط پر (عمود) کھینچنا -

*l. fly* : دیکھو Fly

*l. go* : رہا کرنا ؛ آزاد کرنا ؛ گرفت چھوڑ دینا ؛ ہاتھ سے چھوڑ دینا ؛ خیال چھوڑ دینا ؛ دل سے نکال ڈالنا -

*l. in* : اندر آنے دینا ؛ داخلے کی اجازت دینا ؛ داخل کرنا ؛ ڈالنا ؛ مشکل وغیرہ میں پھنسا دینا -

*l. into* : داخل کرنا ؛ ڈالنا ؛ واقف کرنا ؛ ( راز سے ) آگاہ کرنا ؛ شریک کرنا -

*l. butt* : بلیرڈ کھیلنے کا ڈنڈا جو دور تک پہنچتا ھے -
*l. clay* : ایک قسم کا لمبا پائپ -
*l. cloth* : لنکلاٹ ؛ لٹھا -
*l.-clothes, l. coats* : ( قدیم ) گود کے بچے کے کپڑے -
*l. date* : دور کی تاریخ ( ھنڈی وغیرہ کی ادائی کی ) -
*l. drink* : شربت وغیرہ جو لمبے گلاس میں پیا جاے -
*l. dozen, hundred* : دیکھو Dozen, Hundred -
*l. ears* : گدھا پن -
*l. family* : بڑا کنبہ ( جس میں بہت سے بچے ھوں ) -
*l. field* : (۱) وہ کھلاڑی جو کریکٹ کے میدان میں گیند پھینکنے والے کے دائیں بائیں دور پر کھڑا رھتا ھے؛ گیند پھینکنے والے کے پیچھے کا میدان - ( ۲ ) میدان کا وہ حصہ جو گیند پھینکنے والے کے پیچھے ھوتا ھے -
*l. finger* : دیکھو Finger -
*l. firm* : دیکھو Firm -
*longhand* : عام طرز تحریر ( شارٹ ھینڈ یا مختصر نویسی کی ضد ) -
*l. head* : ( ۱ ) لمبا سر - ( ۲ ) دور اندیشی -
*l. hop* : ( کریکٹ ) وکٹ کے قریب گدا کھانے والی گیند -
*l. jump* : لمبی جست -
*l. measure* : لمبائی کا پیمانہ ؛ گز وغیرہ -
*l. metre* : مناجات کا ایک بند جس میں آٹھ آٹھ بول کے چار مصرعے ھوتے ھیں -
*l.-mile* : کڑا میل -
*l. odds* : ( شرط ) بہت غیر مساوی بازی -
*l. off, on* : وہ کھلاڑی جو گیند پھینکنے والے کے دائیں بائیں یا پیچھے کھڑا ھوتا ھے -
*L. Parliament*: پارلیمنٹ جو سنہ ۱۸۴۰ سے ۱۸۶۰ ع تک رھی -
*l. pig* : ( مردم خور قبائل کی اصطلاح ) انسان کا گوشت -
*l. primer* : دیکھو Primer -
*l. robe* : قانون پیشہ لوگوں کا جبہ -
*l. service* : فوج میں طویل عرصے کے لئے بھرتی ہونے کا قاعدہ ؛ لمبی بھرتی -
*longshanks* : ایک لمبی ٹانگوں کا پرند ؛ لم ٹنگا -
*longstop* : ( کریکٹ ) وہ فیلڈر جو وکٹ کیپر کے پیچھے کھڑا ھوتا ھے ؛ اس جگہ کے پیچھے کھڑے ھوکر گیند روکنا -
*l. suit* : ( تاش میں ) ایک رنگ کے بہت سے پتے -
*L. Tom* : لمبی توپ یا وہ توپ جس کی مار دور تک ھو -
*l. tongue* : وکی پن ؛ باتونی پن ؛ قینچی کی سی زبان -
*l. vacation* : تعطیل کلاں ؛ یونیورسٹیوں اور عدالتوں کی گرمیوں کی چھٹی -
*l. waist* : ( کپڑے کی ) نیچی چولی ؛ نیچی کمر -
*l. whist* : دیکھو whist -
*l. wind* : دیر تک دوڑ سکنے یا کام کرسکنے کی قوت ؛ دم -
*make a l. nose* : اظہار حقارت کے لئے انگوٹھا ناک پر رکھ کر انگلیاں پھیلانا -
*of l. standing* : بہت پہلے کا ؛ پرانا ؛ دیرینہ -
*take l. views* : بہت آگے تک دیکھنا ؛ بعید نتائج پر غور کرنا -

*the l. & the short of it* : مدعا ؛ خلاصہ -
**long-dated**, *a.* : دور کی تاریخ کا -
**longeared**, *a.* : ( مجازاً ) بیوقوف ؛ گدھا -
**longheaded**, *a.* : دور اندیش -
**longheadedness** *n.* : دور اندیشی -
**longish**, *a.* : لمبا سا ؛ کسی قدر طویل -
**longsighted**, *a.* : (۱) دراز نظر - ( ۲ ) ( مجازاً ) دور بین ؛ دور اندیش -
**longsightedness**, *n.* : ( ۱ ) درازنظری - ( ۲ ) عاقبت اندیشی ؛ دور بینی -
**longways, longwise**, *advv.* : لمبائی میں؛ طولاً -
**long-winded** : (۱) بڑے دم کا - ( ۲ ) طول طویل ( گفتگو یا تحریر ) -
**long-windedness**: بڑا دم ؛ طوالت ( کلام ) -
**Long**, *adv.* : (۱) عرصے تک ؛ مدت تک ؛ تا دیر - ( ۲ ) بہت دیر ( پہلے یا بعد مثلاً *l. befoe, after* ) - ( ۳ ) ( اسماے زماں کے ساتھ ) سارے ؛ بھر ( مثلاً *all day l.* ) - (۴) ( تفضیل بعض میں no,any,much وغیرہ کے ساتھ ) وقت معین کے بعد ( مثلاً *no longer* ) -
*be l. doing, in doing* : کسی کام میں دیر لگانا یا دیر لگنا -
*l.-ago* : بہت دن کا ؛ بہت پرانا ؛ بہت قدیم زمانہ -
*l.-drawn* : طول طویل ؛ جس کو بیجا طور پر طول دیا جاے -
*l.-standing* : بہت دن کا ؛ پرانا ؛ دیرینہ -
*l.-suffering* : متحمل ؛ برد بار ؛ حلیم -
*no longer* : اب سے ( نہیں ) -
*not be l. for this world* : دنیا میں تھوڑے دن کا مہمان ھونا -
*so* or *as l. as* : بہ شرطیکہ ؛ اگر -
**Long**, *v. i.* : بیحد آرزو مند ھونا ؛ تمنا رکھنا ؛ بیحد مشتاق ھونا ؛ ( کسی چیز کے لئے ) بیتاب ھونا ؛ تڑپنا -
**longing**, *n.* : اشتیاق ؛ تمنا ؛ آرزو -
**longingly**, *adv.* : بیحد اشتیاق سے ؛ بیتابی سے -
**-long** : لاحقہ جو اسما وغیرہ کے آخر میں آتا ھے جیسے sidelong -
**Longanimity**, *n.* : ( شاذ ) قوت برداشت ؛ تحمل ؛ سہار -
**Longeron**, *n.* : طیارے کے ڈھانچے کے لمبان کی کڑی یا تختہ -
**Longeval, -gae-**, *a.* : لمبی عمر پانے والا ؛ دراز عمر -
**Longevity**, *n.* : درازی عمر ؛ بڑی عمر پانا -
**Longi -**, : سابقہ جو سائنس کی اصطلاحات کے شروع میں آتا ھے اور درازی کے معنی دیتا ھے -
**Longitude**, *n.* : (۱) طول ؛ لمبائی ( اب اس معنی میں مزاحاً آتا ھے ) - ( ۲ ) ( درجہ ) طول البلد - ( ۳ ) ( ھیئت ) ( دائرۃ السیر پر ) نقطۂ اعتدال خریفی سے شرقی رخ زاویائی فصل ( درجہ ) ؛ طول فلکی -
**Longitudinal**, *a.* : (۱) لمبان میں ؛ طول میں ؛ طول کا - (۲) طولاً ؛ طول کے حساب سے - (۳) طویل البلد یا طول فلکی کے متعلق -
**longitudinally**, *adv.* : طولاً ؛ بحساب طول البلد ؛ بہ حساب طول فلکی -

**Longobard**, *n.* : دیکھو Lombard کے پہلے معنی۔

**Long-shore**, *a.* : ساحلی ؛ جو ساحل پر رهتا هو یا پایا جائے ؛ جو ساحل پر زیادہ آمد رفت یا کاروبار رکھے -

*l.-man* : ساحل کا حمال یا ماهی گیر -

**Loo**, *n.* & *v. t.* : (۱) تاش کا ایک کھیل جس میں هارنے والا جرمانہ ادا کرتا هے - (۲) یہ جرمانہ - (۳) اس کھیل میں هرا کر جرمانہ وصول کرنا -

*unlimited l.* : وہ بازی جس میں جرمانے کی رقم اتنی هو جتنی کہ پہلے سے گولک میں موجود هے -

**Looby**, *n.* : احمق ؛ بے وقوف -

**Loofah**, *n.* : ایک پھلی جس سے جھانویں کا کام لیا جاتا هے -

**Look**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) آنکھ اٹھا کر دیکھنا ؛ نظر ڈالنا - نگاہ کرنا ؛ دیکھنا - (۲) تکنا ؛ ٹکٹکی باندھنا ؛ حیرت سے دیکھنا - (۳) دیکھنا بھالنا . جانچنا ؛ معائنہ کرنا ؛ جانچ پڑتال کرنا - (۴) چہرے سے ظاهر کرنا یا هونا ؛ نظروں سے ٹپکنا - (۵) تحقیق کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ تفحص کرنا ؛ گہری نظر سے دیکھنا ؛ کسی خاص نقطۂ نظر سے دیکھنا یا غور کرنا - (۶) خیال رکھنا ؛ احتیاط رکھنا ؛ اطمینان کر لینا - (۷) کسی بات کی توقع رکھنا - (۸) کسی رخ پر هونا ؛ کسی سمت هونا ؛ محاذی هونا ؛ اس طرح واقع هونا کہ (کوئی جگہ یا منظر) نظر آئے - (۹) (واقعات سے) پہلو نکلنا ؛ نتیجہ نکلنا - (۱۰) نظر آنا ؛ دکھائی دینا ؛ معلوم هونا - (۱۱) نظر ؛ نگاہ ؛ دیکھنا - (۱۲) (واحد اور جمع) صورت ؛ شکل ؛ بشرہ ؛ انداز - (۱۳) وضع ؛ طرز -

*fair to l. at* : دیکھنے میں خوشنما -

*l. about* : چاروں طرف نظر ڈالنا ؛ سوچ سمجھ کر تدبیر کرنا -

*l. about* : منتظر رهنا ؛ نگرانی کرنا ؛ تلاش کرنا ؛ نگاہ دوڑانا -

*l. after* : (۱) نگاہ سے تعاقب کرنا - (۲) تلاش کرنا - (۳) نگرانی کرنا ؛ خبرگیری کرنا -

*l. ahead* : (کشتی چلانے والے کا) گھوم کر دیکھنا کہ کس سمت میں جا رها هے -

*l. alive* : جلدی کرو -

*l. as if* : اس کو دیکھ کر یہ خیال هوتا هے -

*l. before you leap* : دیکھ بھال کے ، سوچ سمجھ کے قدم اٹھاو ؛ جلد بازی نہ کرو -

*l. back* : (۱) (کسی مہم میں) کچھیانا - (۲) پچھلا زمانہ یاد کرنا ؛ گزشتہ واقعات پر نظر ڈالنا - (۳) ترقی رک جانا -

*l. black* : دیکھو Black -

*l. blue* : دیکھو Blue -

*l. down* : (۱) نظر سے مرعوب کر لینا ؛ دبا لینا - (۲) (تجارت) قیمت گر جانا -

*l. down upon* : نظر حقارت سے دیکھنا ؛ اپنے کو (دوسرے سے) برتر سمجھنا -

*l. for* : امید کرنا ؛ توقع رکھنا ؛ انتظار کرنا ؛ راہ دیکھنا ؛ تلاش کرنا -

*l. for trouble* : دیکھو Trouble -

*l. forward to* : (عموماً خوشی سے) منتظر رهنا ؛ (کسی چیز کی اُمید پر) خوشی هونا -

*l. gift horse in the mouth* : دیکھو Horse -

*l. here* : دیکھو ؛ سنو !

*l. ill* : (۱) بیمار نظر آنا - (۲) (معاملات میں) ابتری نظر آنا -

*l.-in* : ملنے کو آنا یا جانا (بے تکلفانہ) -

*l. in* : (کسی کے یہاں) ذرا دیر کے لئے هو لینا ؛ هو آنا -

*looking-glass* : آئینہ ؛ آئینے کا (پارہ چڑھا هوا) شیشہ -

*l. into* : کسی چیز کے اندرونی حصے کو دیکھنا ؛ سرسری نظر سے دیکھنا (کتاب) ؛ تحقیقات کرنا -

*l. like* : (۱) مشابہ هونا ؛ معلوم هوتا هے - (۲) (کسی چیز کو دیکھ کر) امید هونا ، اندیشہ هونا (مثلاً *he looks like winning*) -

*l. on* : الگ کھڑے تماشا دیکھنا ؛ کھڑے دیکھتے رهنا (شریک کار نہ هونا) -

*l. on* : خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ (شک کی نظر سے) دیکھنا -

*l. one, death, in the face* : کسی شخص کا یا موت کا سامنا کرنا ؛ مردانہ وار مقابلہ کرنا -

*l. oneself again* : وہ بحال نظر آتا هے -

*l. one up and down* : کسی شخص کو حقارت سے یا غور سے یا سر سے پیر تک دیکھنا -

*l. on with* : کتاب وغیرہ سے پڑھنا دوسرے شخص کے ساتھ -

*l. out* : جھانکنا ؛ باهر دیکھنا ؛ خبر دار رهنا ؛ دیکھ کر چن لینا ؛ منتخب کرنا -

*l.-out* : (۱) نگرانی کرنا ؛ نگہبانی ؛ چوکسی - (۲) انتظار ؛ تلاش - (۳) دیدبان - (۴) نگہبانی یا پاسبانی کرنے والا آدمی یا جماعت یا کشتی - (۵) منظر - (۶) آثار (کامیابی یا نا کامی کے) -

*l. out for* : کسی شخص کی راہ دیکھنا یا انتظار کرنا ؛ (جھگڑے وغیرہ کے لئے) آمادہ رهنا -

*l. out over* : اس طرح واقع هونا کہ (کوئی جگہ یا منظر) نظر آئے -

*l. over* : ایک ایک کرکے معائنہ کرنا ؛ ایک ایک جز کو جانچنا - معائنہ کرنا ؛

*l. over* : چشم پوشی کرنا ؛ درگزر کرنا -

*l. round* : (۱) چاروں طرف دیکھنا - (۲) هر پہلو کو دیکھ بھال کے فیصلہ کرنا کہ کیا کرنا چاهئے -

*l. sharp* : جلدی کرو -

*looks his age* : اس کی عمر وهی معلوم هوتی جو دراصل هے -

*l. small* : محجوب هونا ؛ اپنا سا منہ لے کے رہ جانا -

*looks to be* : معلوم هوتا هے ؛ نظر آتا هے -

*l. through* : (۱) (کسی چیز میں سے) جھانکنا ؛ دیکھنا - (۲) (پردے وغیرہ سے) اندر تک دیکھ لینا - (۳) (معاملے کی) اصلیت کا پتہ چلا لینا ؛ (چال یا فریب کو) سمجھ جانا - (۴) سرسری نظر ڈالنا (کتاب وغیرہ پر) - (۵) ظاهر هونا ؛ ٹپکنا -

*l. through* : غور سے دیکھنا ؛ اچھی طرح ٹٹولنا ؛ متجسس نگاہ سے دیکھنا ؛ پورے طور پر جانچنا ؛ یکے بعد دیگرے معائنہ کرنا -

*l. to* : (۱) سمجھنا ؛ خیال کرنا - (۲) هوشیار رهنا ؛ خبردار رهنا ؛ نگہبانی کرنا - (۳) بھروسہ کرنا ؛ امید رکھنا ؛ اعتماد کرنا - (۴) قصد کرنا -

*l. towards* : (روز مرہ) کسی کا جام صحت پینا -

*l. up* : (تجارت) قیمت بڑھنا ؛ بھاو چڑھنا ؛ مالی حالت بہتر هونا ؛ پنپنا ؛ (لغت یا حوالہ کی کتاب میں) تلاش کرنا ؛ ملنے کے لئے جانا ؛ نظر اٹھانا -

*l. upon* : خیال کرنا؛ ( اچھی یا بری نظر سے ) دیکھنا ؛ سمجھنا -
*l. up to* : احترام کرنا ؛ عقیدت رکھنا -
*l. well* : (۱) تندرست نظر آنا - (۲) ( معاملات کا ) اچھی حالت میں نظر آنا -
*l. you* : دیکھو ! خبردار !
*that is his l.-out* : وہ جانے اس کا کام جانے -
*to l. at him* : اس کی صورت سے یہ معلوم ہوتا ھے -
*will have a l.-in* : ( گھوڑ دوڑ وغیرہ ) ( گھوڑا ) اچھے نمبر پر رھیگا اور عجب نہیں کہ دوڑ جیت جائے -
*will not l. at* : کانوں پر ھاتھہ رکھتا ھے ؛ نام سے یا صورت سے بیزار ھے -

**looker-on**, *n.* : تماشائی ؛ نظارہ کن-

**Loom**, *n.* : (۱) کپڑا بننے کی مشین - (۲) جلاھے کا راچھہ - (۳) ڈانڈ کا وہ حصہ جو کشتی کے اندر ہوتا ھے -

**Loom**, *v. i.* & *n.* : (۱) بڑا دکھائی دینا ؛ خوفناک نظر آنا ؛ دھندلا سا نظر آنا - (۲) سمندر سے خشکی کا پہلا دھندلا نظارہ -

**Loom**, *n.* : ایک قسم کی مرغابی -

**Loomery**, *n.* : مرغابی خانہ -

**Loon**, *n.* : ( قدیم ) (۱) اچکا ؛ لچا ؛ شھدا ؛ آوارہ گرد - (۲) گنوار - (۳) لڑکا ؛ چھوکرا ؛ لونڈا -

**Loon**, *n.* : ایک قسم کی مرغابی -

**Loony, Lu-**, *n.* & *a.* : ( عامیانہ ) مجنون ؛ دیوانہ ؛ پاگل ؛ سڑی -

**Loop**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) پھندا ؛ پھان ؛ حلقہ ؛ پھانسا ؛ چکر - (۲) ( ھندسہ ) ایسا خط جو خود اپنا تقاطع کرتا ہو ؛ حلقہ - (۳) حلقہ یا کڑا جو کسی چیز میں پکڑنے کے لئے لگا ہو - (۴) ( نیز *l.-line* ) تار یا ریل کی شاخ جو اصل لائن میں سے نکل کر پھر اسی میں مل جائے ؛ حلقہ ( شاخ ) ؛ چکر ( شاخ ) - (۵) ( اسکیٹنگ ) وہ حلقہ جو اسکیٹ کی ایک نوک سے بنایا جائے - (۶) پھندے ڈالنا ؛ حلقے بنانا - (۷) ( کیڑے کا ) کنڈلی بناتے ہوے چلنا یا رینگنا - (۸) حلقہ میں لے لینا ؛ چکر میں پھانسنا یا گھیرنا - (۹) پھندا لگانا ؛ حلقہ دار پھندوں میں باندھنا -

**Loop**, *n.* : = Loop-hole ( شاذ )

**Looper**, *n.* : (۱) ایک کیڑا جو کنڈلی بناتا ہوا رینگتا ھے - (۲) سینے کی کل کا ایک پرزہ جس سے بخیہ ہوتا ھے ؛ بخیے کی سوئی -

**Loop-hole**, *n.* & *v. t.* : (۱) سوراخ ؛ روزن ؛ موکھا ؛ روشن دان - (۲) ( معاھدے ، ضابطے وغیرہ سے ) بچ نکلنے کی صورت ؛ مفر ؛ بھاگنے کی راہ - (۳) روزن وغیرہ بنانا ؛ موکھے بنانا -

**Loose**, *a.* : (۱) کھلا ہوا ؛ چھوٹا ہوا ؛ آزاد ؛ رھا - (۲) اپنی جگہ سے ھٹا ہوا ؛ الگ ؛ جو الگ ہوسکے - (۳) ( کیمیاوی عناصر ) آزاد ؛ غیر پیوستہ - (۴) لٹکا ہوا - (۵) ڈھیلا ؛ ھلتا ہوا ؛ جو کسا ہوا نہ ہو - (۶) ڈھیلی ( لگام وغیرہ ) ؛ ڈھیلا ( کپڑا ) - (۷) چھدرا ؛ چھر چھرا ؛ بھر بھرا ؛ جو ٹھوس نہ ہو - (۸) ( فوج ) ( صفیں ) جن کے درمیان فاصلہ ہو - (۹) ( خیالات ) غیر واضح ، دھندلے ، مبہم ؛ جس میں صحت کا پورا خیال نہ رکھا جائے ؛ غیر صحیح ؛ ( ترجمہ ) غیر مطابق اصل یا غیر لفظی ؛ ( اسلوب بیان ) - جس میں صرف و نحو کی غلطیاں ہوں ؛ غیر نحوی ؛ خلاف قواعد - (۱۰) بے ترتیبی یا بے اصولی سے کام کرنے والا - (۱۱) آوارہ ؛ بے راہ ؛ بدچلن ؛ قول یا فعل میں غیر محتاط -

*at a l. end.* : جس کا کوئی خاص مشغلہ نہ ہو ؛ کٹی پتنگ کی طرح -
*have a screw l.* : دیکھو - Screw
*l. bowels* : سہالی کیفیت -
*l. bowling* : ( کرکٹ ) ڈھیلی گیند جو ٹھیک جگہ نہ پڑے -
*l. box.* : دیکھو - Box
*l. build* or *make* : بے ڈول ( قد و قامت ) -
*l. fielding* : بے پروائی یا اناڑی پن کی فیلڈنگ -
*l. fish* : عیاش ؛ بدچلن آدمی -
*l. fitting* : ڈھیلا -
*l. handwriting* : ٹیڑھا بیڑھا خط -
*l. play* or *game in football* : جس میں کھلاڑی چھدرے کھڑے ہوں -
*on the l.* : رنگ رلیاں مناتے ہوے -
*play fast & l.* : دیکھو - Fast
*with a l. rein* : (۱) لگام ڈھیلی چھوڑے ہوے - (۲) ( مجازاً ) نرمی سے ؛ رعایت سے -

**loosely**, *adv.* : بے قاعدہ ، غیر صحیح طور پر ؛ بے روائی سے وغیرہ -

**looseness**, *n.* : کشادگی ؛ ڈھیلا پن ؛ بے قاعدگی ؛ آوارگی وغیرہ ؛ اسہال -

**loosish**, *a.* : کسی قدر ڈھیلا وغیرہ

**Loose**, *v.t.* & *n.* : (۱) رھا کرنا ؛ آزاد کرنا ؛ چھوڑنا - (۲) کھولنا ( گرہ ، بال ، ھتکڑی وغیرہ ) - (۳) ( کشتی ) کھولنا ( کھونٹے وغیرہ سے ) - (۴) ( تیر ) چھوڑنا - (۵) بندوق داغنا ، چلانا - (۶) ڈھیلی کرنا ( گرفت ) - (۷) ڈھیل ؛ آزادی ؛ پورا اظہار ( جذبات کا ) -

**Loosen**, *v.t.* & *i.* : (۱) کھول دینا ( زبان ) - (۲) ڈھیلا کرنا ؛ ڈھیلا ہونا ؛ قبض دور کرنا ؛ دست لانا ؛ ( کھانسی کی ) خشکی دور کرنا - (۳) ڈھیل دینا ؛ آزادی دینا ؛ ( ضابطے کی ) سختیاں کم کرنا -

**Loosestrife**, *n.* : ایک بوٹی کا نام جس کی دو قسمیں ہوتی ہیں -

**Loot**, *n.* & *t.* & *i.* : (۱) لوٹ کا مال ؛ مال غنیمت - (۲) ناجائز آمدنی ؛ رشوت - (۳) لوٹنا ؛ تاراج کرنا - (۴) مال غنیمت کے طور پر لے جانا -

**looter**, *n.* : لٹیرا ؛ لوٹنے والا -

**Lop**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) درختوں کی چھوٹی ٹہنیاں - (۲) شاخیں کاٹنا ؛ چھانٹنا - (۳) ( شاخوں کے ) درخت کو ننگا کر دینا - (۴) ( اعضا یا سر ) قطع کرنا ؛ اڑا دینا ؛ قلم کرنا -

*l. at* : چھانٹنے کے لئے وار کرنا -
*l. & top, l. & crop* : درخت کا تراشہ ؛ چھانٹی ہوئی ڈالیاں -

**loppings**, *n.* pl. : کترن ؛ تراشہ -

**Lop**, *v.i.* & *t.*, & *n.* : (۱) ڈھیلا لٹکنا - (۲) ( کان ) لٹکانا - (۳) ٹھالی پھرنا ؛ آوارہ گردی کرنا ؛ بے ڈھنگے طریقے سے بیٹھنا یا کھڑا ہونا - (۴) چھلانگیں بھرنا - (۵) لٹکتے کان کا خرگوش -

*l.-ear* : ایک قسم کا خرگوش -
*l.-ears* : لٹکتے ہوے کان ؛ لمبے لمبے کان -

**lop-eared**, *a.* : جس کے کان لٹکتے ہوں -

**loppy**, *a.* : لٹکتے کان والا -

**Lop** *v. i* & *n.* : (۱) ( پانی کا ) چھوٹی لہروں میں ہوکر بہنا -

(۲) پانی کی یہ رفتار -

**Lope**, *v. i. & n.* : (۱) چھلانگیں بھرنا - (۲) چھلانگ -

**Lopho-** : (سابقہ) یونانی لفظ lophos (کلغی) سے ماخوذ ہے اور سائینس کے الفاظ میں استعمال ہوتا ہے -

**Lop-sided**, *a.* : جس کا ایک رخ دوسرے سے چھوٹا یا نیچا ہو؛ ناہموار؛ بےتوازن -

**lopsidedly**, *adv.* : اونچا نیچا ہوکر؛ بے توازنی سے -

**lopsidedness**, *n.* : عدم توازن؛ نا ہمواری؛ ایک طرف چھوٹا ایک طرف بڑا ہونا؛ اونچا نیچا ہونا -

**Loquacious**, *a.* : (۱) بکی؛ باتونی؛ زیادہ گو - (۲) شور کے ساتھ بہتا ہوا (پانی)؛ بولتا ہوا ' چہچہانے والا (پرند) -

**loquaciosly**, *adv.* : بکی پن سے؛ زیادہ گوئی سے؛ چہچہاتے ہوے؛ شور کے ساتھ بہتے ہوے -

**loquaciousness**, *n.* : زیادہ گوئی؛ بکی پن؛ باتونی پن -

**loquacity**, *n.* : بکواس؛ بک بک؛ زیادہ گوئی -

**Loquat**, *n.* : لوکاٹ؛ چین و جاپان کا مشہور پھل اور درخت -

*Loquitur*, *v. i.* 3 sing. pres. : (ناٹک ہدایت) (حال' واحد غائب) کہتا ہے یا کہتی ہے -

**Lor, lor'** : (عامیانہ) Lord کا مخفف ' کلمۂ تعجب) یا خدا -

**Loral**, *a.* : (نباتیات ' حیوانیات) Lore کا -

**Lorcha**, *n.* : ایک قسم کا جہاز جس کا ڈھانچا یورپی طرز کا اور بادبان مستول وغیرہ چینی طرز کا ہوتا ہے -

**Lord**, *n. & int.*, *& v. i. & t.* : (۱) مالک؛ حاکم؛ مخدوم؛ سردار؛ فرمانروا؛ بادشاہ؛ (شعر) مالک؛ صاحب - (۲) (کسی خاص چیز کا) سب سے بڑا تاجر؛ ملک التجار - (۳) رئیس؛ امیر؛ جاگیردار - (۴) (شعر ' مزاحاً) خاوند؛ شوہر - (۵) (نجوم) (کسی شخص کا) ستارہ؛ طالع - (۶) خداوند؛ خدا؛ اللہ؛ رب - (۷) حضرت عیسیٰ؛ یسوع مسیح - (۸) لارڈ؛ امیر؛ دارالامرا کا رکن - (۹) (جمع) دارالامرا؛ دارالامرا کی عدالت عالیہ؛ اعلیٰ انتظامی مجلس کے ارکان (۱۰) اکثر منصبی خطابات کا پہلا لفظ جیسے L. Lieutenant = آئیرلینڈ کے وایسرائے (سنہ ۱۹۲۲ء سے پہلے)؛ ہر ضلع کا ناظم اعلیٰ (۱۱) ڈیوک کے چھوٹے لڑکے کا خطاب - (۱۲) حکومت کرنا؛ حکم چلانا - (۱۳) لارڈ بنانا؛ لارڈ کا خطاب بخشنا -

*live like a l.* : رئیسانہ شان سے رہنا -

*L. Bishop* : بشپ (مذہبی رسوم میں بشپ کو لارڈ بشپ سے موسوم کرتے ہیں) -

*L. in waiting* : (انگلستان کی) فرمانروا ملکہ کا اعلیٰ مصاحب -

*L. knows, who, how, &c.* : خدا جانے کون ' کیسے وغیرہ -

*L. of the Bedchamber* : بادشاہ کا اعلیٰ مصاحب -

*L. Mayor* : بلدیۂ لندن ' ڈبلن وغیرہ کا صدر -

*l. of the manor* : دیکھو Manor -

*l. paramount* : دیکھو Paramount -

*L. Rector* : اسکاچستان کی جامعہ کا صدر -

*ll. & ladies* : ایک خود رو پودا -

*L.'s day* : یوم السبت؛ اتوار -

*ll. of creation* : (۱) اشرف المخلوقات؛ نوع انسانی - (۲) (مزاحاً) مرد (عورتوں کے مقابلے میں) -

*L.'s prayer* : عیسائیوں کی معروف دعا -

*L.'s supper* : عشاے ربانی -

*L.'s table* : (۱) گرجے کی قربان گاہ - (۲) عشاے ربانی -

*mesne l.* : دیکھو Mesne -

*the year of our L.* : سنہ عیسوی -

**lordless**, *a.* : بےمالک؛ بے آقا؛ بے حاکم؛ بے سردار -

**lordling**, *n.* : چھوٹا امیر -

**lordolatry**, *n.* : امرا پرستی -

**Lordly**, *a.* : (۱) مغرور؛ متکبر؛ ٹھسکانہ؛ رئیسانہ مزاج کا؛ پرتمکین؛ با وقار؛ حقارت آمیز - (۲) شاندار؛ عظیم الشان؛ امیرانہ؛ رئیسانہ -

**lordliness**, *n.* : امیری؛ صاحبی؛ امارت؛ شان و شوکت؛ وقار؛ تمکین؛ غرور؛ تکبر -

**Lord's**, *n.* : لندن کا مشہور کرکٹ کا میدان -

**Lordship**, *n.* : (۱) حکومت؛ ملک؛ ملکیت - (۲) تعلقہ؛ علاقہ؛ ریاست؛ جاگیر - (۳) لارڈ (امیر) کی ذات یا شخصیت جیسے your l. — حضور؛ جناب عالی -

**Lore**, *n.* : (۱) (قدیم) عقیدہ؛ اصول - (۲) (قدیم) علم و فضل؛ ودیا؛ تبحر - (۳) (کسی خاص موضوع کی) معلومات؛ روایات؛ افسانے؛ داستان پاستان -

**Lore**, *n.* : (نباتیات ' حیوانیات) تسمہ نما جگہ آنکھ اور بالائی جبڑے کے درمیان (چڑیوں میں)؛ (سانپ کے جسم میں) آنکھ اور نتھنے کے بیچ کی دھاری -

*Lorgnette*, *n.* : (۱) لمبے دستے کی عینک؛ لمبی کمانی کا چشمہ - (۲) چھوٹی دوربین جو تھیٹروں میں لگائی جاتی ہے -

**Loricate**, *a.* : (حیوانیات) وہ جانور جس کے جسم پر قدرتی حفاظت کا سامان ہو جیسے ہڈیاں ' کھپرا وغیرہ؛ زرہ پوش -

**Loris**, *n.* : (۱) ایک چھوٹا پتلا شانے دم کا دودھ پلانے والا چوپایہ (جو سیلون میں ہوتا ہے) - (۲) ایک قسم کا لنگور -

**Lorn**, *a.* : (شعر ' مزاحاً) (۱) اجاڑ؛ ویران؛ بے چراغ - (۲) تنہا؛ بچھڑا ہوا؛ اناتھ؛ بیکس -

**Lorry**, *n.* : (۱) لمبی نیچی گاڑی جس میں کنارے نہ ہوں؛ چھکڑا؛ ٹھیلا - (۲) مال گاڑی کا ڈبا؛ بار برداری کی ٹرام گاڑی -

**Lory**, *n.* : طوطے جیسی چڑیا جس کے پر شوخ رنگ کے ہوتے ہیں -

**Lose**, *v. t. & i.* (lost) : (۱) کھو بیٹھنا؛ کھودینا؛ تلف کرنا؛ ضائع کرنا؛ بچھڑ جانا - (۲) (صیغۂ مجہول میں) معدوم ہوجانا؛ مٹ جانا؛ مرجانا؛ ہلاک ہوجانا - (۳) نقصان اٹھانا؛ خسارے میں رہنا - (۴) کھودینا؛ گم کردینا؛ سلسلہ قائم نہ رکھ سکنا - (۵) ضائع کرنا؛ رائیگاں کھونا؛ برباد کرنا - (۶) نہ پانا؛ نہ پکڑسکنا؛ سنلے نہ پانا؛ دیکھ نہ پانا - (۷) ہارنا؛ (داؤ) کھونا؛ شکست کھانا - (۸) (تحریک یا تجویز کے) منظور کرانے میں ناکام رہنا - (۹) ضایع کرا دینا؛ لے ڈوبنا - (۱۰) (صیغۂ مجہول میں) بھٹک جانا؛ گمراہ ہونا؛ محو ہوجانا؛ گم ہوجانا -

*doctor lost patient* : (۱) ڈاکٹر مریض کی جان نہیں بچا سکا - (۲) مریض نے اس کا علاج ترک کر دیا -

*have lost my cold* : (میرا) زکام جاتا رہا -

*l. ground* : پسپا ہونا؛ کرنا؛ اکھڑنا -

*l. interest* : (۱) شوق نہ رہنا؛ دلچسپی باقی نہ رہنا - (۲) بے لطف ہو جانا -

*l.* one's *head* : - Head دیکھو

*l.*one's *heart*, *l. heart* : - Heart دیکھو

*l. patience*: صبر نہ کرسکنا ؛ صبر کا یارا نہ رہنا -

*l. temper* : جھنجھلانا ؛ غصے میں آنا -

*losing game* : جس میں ہار یقینی ہو -

*lost soul* : مردود ؛ راندہ -

*lost to the sense of duty, shame &c.* : احساس فرض وغیرہ کا جاتا رہنا -

**losable**, *a.* : ہارنے کے قابل -

**Losel**, *n.* : ( قدیم ) بد چلن ؛ آوارہ ؛ نکما

**Loser**, *n.* : (۱) کھونے والا ؛ ہارنے والا - (۲) مغلوب ہونے والا ؛ شکست کھانیوالا ؛ نقصان اٹھانے والا - (۳) آدمی یا گھوڑا جو دوڑ میں ہار جائے - (۴) ( بلیرڈ کے کھیل میں ) وہ ہاتھ جس سے خود اپنی گیند تھیلی میں چلی جائے -

*good l.* : وہ شخص جو ہار کو خندہ پیشانی سے برداشت کرے -

**Loss**, *n.* : (۱) نقصان ؛ خسارہ ؛ ٹوٹا ؛ گھاٹا - (۲) کمی ؛ وہ آدمی یا مال جو تلف ہوجائے یا ہاتھ سے جاتا رہے -

*at a l.* : قاصر -

*Loss*, *n.* : - Loess دیکھو

**Lost** : - Lose دیکھو

**Lot**, *n.* & *v. t.* : (۱) قرعہ - (۲) قرعہ اندازی ؛ قرعہ سے انتخاب - (۳) حصہ ؛ نصیب - (۴) قسمت ؛ تقدیر ؛ نصیب ؛ حالت ؛ بخت - (۵) ٹیکس ؛ محصول ؛ مطالبہ ؛ واجب الادا - (۶) قطعۂ زمین ( جو ایک شخص کے حصے میں آئے ) - (۷) ڈھیری ؛ مجموعۂ اشیا ( جو ایک ساتھ نیلام ہو ) - (۸) ٹکڑی ؛ گروہ جتھا ؛ مجموعۂ اشیاء - (۹) ( روز مرہ ) بہت ؛ بڑی مقدار ؛ بڑی تعداد - (۱۰) بانٹنا ؛ تقسیم کرنا ( ڈھیریوں یا قطعوں میں ) -

*bad l.* : برا آدمی ؛ بدچلن آدمی -

*the lot* : سارا کا سارا ؛ کل -

*throw* or *cast in* one's *l. with* : دکھ سکھ کا شریک بننا ؛ عہد رفاقت کرنا -

**Loth** : - Loath دیکھو

**Lothario**, *n.* : اوباش ؛ عیاش -

**Lotion**, *n.* : (۱) لوشن ؛ کھاؤ دھونے کی دوا ؛ جلدی امراض دور کرنے یا رنگ صاف کرنے کا عرق وغیرہ - (۲) (عامیانہ) شراب -

**Lottery**, *n.* : قرعہ اندازی ؛ چٹھی ڈالنا ؛ لاٹری -

*l.-wheel*, : ( قرعہ اندازی ) ایک پہیا جس پر ٹکٹوں کے نمبر پڑے ہوتے ہیں -

**Lotto**, *n.* : لاٹری ( چٹھی ) کا سا ایک جوے کا کھیل -

**Lotus**, *n.* : (۱) کنول ؛ پدم - (۲) ایک قسم کا پودا جو یونانی اساطیر میں کاہلی اور آرام طلبی پیدا کرنے والا مانا گیا تھا - (۳) = Bird's-Foot

*l.-eater* : کاہل ؛ آرام طلب -

*l.-eating* : عیش پرستی ؛ آرام طلبی -

*l.-land* : وہ جگہ جہاں کاہلی اور عیش پرستی سے بسر ہو -

**Loud**, *a.* & *adv.* : (۱) اونچا ؛ زور کا ؛ بلند ؛ بلند آواز کا - (۲) پرشور ؛ غل مچانے والا ؛ آسمان سر پر اٹھانے والا - (۳) ( رنگ ؛ لباس ) بھڑک دار ؛ بھڑکیلا ؛ شوخ رنگ کا ؛ ( آداب مجلس ) نمائشی -

*l.-speaker* : آواز رساں ؛ بھونپو -

*l.-spoken* : - spoken دیکھو

**louden**, *v. i.* : بلند ہونا -

**loudish**, *a.* : کسیقدر بلند آواز کا -

**loudly**, *adv.* : بہ آواز بلند ؛ پکار کر

**loudness**, *n.* : بلند آوازی -

**Lough**, *n.* : جھیل ؛ خلیج ؛ کھاڑی -

**Louis**, *n.* (pl. Louis) : (۱) لوئی ؛ متعدد فرانسیسی بادشاہوں کا نام - (۲) فرانسیسی طلائی سکہ - تقریباً ۲۰ فرانک -

**Lounge**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) خراماں خراماں چلنا ؛ ٹہلنا ؛ مٹر گشت کرنا - (۲) آرام سے بیٹھنا ؛ تکیہ لگا کر بیٹھنا - (۳) کاہلی میں وقت کھونا ؛ آوارہ گردی کرنا - (۴) مٹر گشت ؛ ٹہلنا - (۵) ٹہلنے کی جگہ ؛ سیر گاہ ؛ ( مکانوں میں ) انتظار کا کمرہ ؛ نشست گاہ ؛ بر آمدہ ؛ غلام گردش - (۶) آرام کرسی ؛ سوفا ؛ کوچ -

**lounger**. *n.* : ٹہلنے والا وغیرہ ؛ آوارہ گرد -

**loungingly**, *adv.* : خراماں خراماں ؛ آرام سے ؛ سستی سے ؛ کاہلی سے -

*l. -lizard* : ہوٹلوں کے ناچ میں کسی کے ساتھ ناچنے کے لئے پیشہ ور ناچنے والا یا ناچنے والی -

**Lour, Lower** *v. i.* & *n.* : (۱) تیوری چڑھانا ؛ ماتھے پر بل ڈالنا ؛ خشمگین نظر آنا ؛ گھڑکنا - (۲) ( بادل ؛ آسمان یا طوفان کا ) تاریک اور خوفناک نظر آنا ؛ طور بے طور نظر آنا - (۳) خشمگیں تیور ؛ کڑے تیور ؛ گھڑکی - (۴) آسمان وغیرہ کی تاریکی ؛ طوفانی انداز -

**louringly, loweringly**, *adv.* : خشمگیں انداز سے -

**loury**, *a.* : خشمگیں ؛ تاریک -

**Louse**, *n.* (pl.lice) : (۱) جوں - (۲) طفیلی کیڑے -

**lousy**, *a.* : جوؤں سے بھرا ہوا -

**lousiness**, *n.* : جوؤں سے بھرا ہونا -

**Lout**, *n.* : بھدا اور بے ڈھنگا آدمی ؛ گنوار ؛ ان گھڑ

**loutish**, *a.* : نا تراشیدہ ؛ بے سلیقہ ؛ گنوار -

**loutishly**, *adv.* : بے ڈھنگے پن سے ؛ گنوار پن سے

**loutishness**, *n.* : گنوار پن -

**Lout**, *v. i.* : ( قدیم ) آداب بجا لانا ؛ سلام کرنا ؛ تعظیم کے لئے جھکنا -

**Louver**, *n.* : (۱) گنبد دار منارہ نما دود دان - (۲) ( بحالت جمع ) ( نیز l. -boards ) یعنی تختوں یا شیشوں کا روشن دان جس سے ہوا آتی رہے مگر بارش اندر نہ آئے -

**louvered**, *a.* : جس میں اس طرح کا دود دان یا روشن دان ہو -

**Louvre** (F) *n.*, *The l.* : پیرس کا شاہی قصر جو اب فنون لطیفہ کا عجائب گھر ہے -

**Lovable**, *a.* : خوش ادا ؛ پیارا ؛ شیریں مزاج ؛ قابل محبت ؛ دلپذیر -

**lovably**, *adv.* : پیارے انداز سے

**lovableness**, *n.* : خوش ادائی ؛ شیریں مزاجی ؛ دلپذیری -

**Lovage**, *n.* : ایک قسم کی بوٹی -

**Love**, *n.* : (۱) محبت ؛ عشق ؛ چاہت ؛ الفت ؛ پریم ؛ شفقت ؛

پیار ؛ حب ؛ رغبت ؛ شوق ؛ چاہ ؛ چاؤ ؛ پدرانہ الفت ؛ محبت مادری ؛ دوستانہ خلوص - (۲) کام دیو ؛ محبت کا دیوتا ؛ کیوپڈ - (۳) پیارا ؛ دوست ؛ عاشق ؛ معشوق ؛ محبوب ؛ صنم ؛ دلبر ؛ دلدار ؛ پیاری ؛ جاناں ؛ معشوقہ - (۴) (روز مرہ) مزے کا آدمی ؛ پر لطف آدمی یا خوبصورت چیز - (۵) (کھیل) صفر ؛ ندارد ؛ خالی -

*be in l.* : عشق میں گرفتار ہونا ؛ عاشق (ہونا) -

*fall in love* : عاشق ہوجانا -

*for l. or money* : کسی طرح بھی ؛ بزر یا بزاری -

*for the l. of* : واسطے ؛ خاطر -

*in love with* : (۱) عاشق - (۲) شائق ؛ بہت پسند کرنے والا -

*labour of l.* : (۱) مرغوب کام ؛ خوشگوار کام - (۲) وہ کام جو دوسرے کی خاطر کیا جائے ؛ خوشی کی بیگار -

*l. all* : (کھیل) دونوں طرف صفر -

*l.-affair* : عشق بازی ؛ معاملۂ محبت ؛ معاملہ -

*l.-apple* : ولائتی بیگن (ٹماٹر) کا قدیم نام -

*l.-begotten* : حرامی ؛ حرام کا ؛ نا جائز -

*l. bird* : طوطے کی قسم کی ایک چھوٹی چڑیا جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ وہ اپنے جوڑے کے مرنے پر گھل گھل کر مرجاتی ہے -

*l.-child* : حرامی بچہ ؛ نطفۂ حرام ؛ ولد الزنا -

*l.-feast* : برادرانہ محبت کی یادگار میں دعوت جو قرون اولی کے عسائیوں میں رائج تھی ؛ مذہبی عبادت (میتھوڈسٹ فرقے کی) -

*l. in a cottage* : افلاس میں شادی -

*l.-in-a-mist* : ایک پھول کا نام -

*l.-in-idleness* : پینسی (ایک پھول) -

*l.-knot* : فیتے کی ایک خاص قسم کی گرہ -

*l.-letter* : عشقیہ یا شوقیہ خط -

*l.-lies-bleeding* : ایک ارغوانی رنگ کی بالیوں کا سنبل نما پودا جو باغوں میں بویا جاتا ہے -

*lovelock* : زلف ؛ لٹ ؛ کاکل -

*l.-lorn* : مہجور ؛ ہجراں نصیب ؛ فرقت زدہ ؛ برہ کا مارا -

*l.-match* : شادی جو صرف عشق کی بناء پر کی جائے ؛ عشق کی شادی -

*l.-philtre* : شربت حب ؛ عشق آور عرق ؛ وہ عرق جس میں عشق پیدا کرنے کی تاثیر ہو -

*lovesick* : بیمار عشق ؛ عشق میں گھلنے والا ؛ محبت کا مارا ؛ مریض الفت -

*l.-song* : عشقیہ غزل یا گیت -

*l.-story* : عشقیہ ناول ؛ واقعات محبت -

*l.-token* : یادگار عشق ؛ محبت کی نشانی -

*make l.* : عشق کرنا ؛ معاشقہ کرنا -

*play for l.* : محض تفریح کے لئے بے بازی لگائے کھیلنا -

*send or give l. to* : پیار کہلا بھیجنا یا لکھ بھیجنا ؛ دعا کہلانا یا کہنا ؛ پیام محبت بھیجنا یا کہنا -

*there is no l. lost between them* : دونوں میں ان بن ہے ؛ ایک دوسرے سے بیزار ہیں -

**love-making**, *n.* : عشق بازی کرنا ؛ معاشقہ -

**lovey**, *n.* : (پیار کا لفظ) پیاری -

**loveworthy**, *a.* : قابل محبت -

**loveworthiness**, *n.* : قابل محبت ہونا -

**Love**, *v. t. & i.* : (۱) عزیز رکھنا ؛ محبت کرنا ؛ چاہنا ؛ پیار کرنا ؛ عشق رکھنا ؛ عاشق ہونا ؛ فریفتہ ہونا ؛ مائل ہونا ؛ راغب ہونا - (۲) بے حد رغبت رکھنا ؛ بہت پسند کرنا ؛ شائق ہونا ؛ رسیا ہونا ؛ شیدا ہونا ؛ جان دینا - (۳) (روز مرہ) پسند کرنا ؛ خوشی سے کرنا -

*l. one's l. with an A, a B, &c.* ; وہ فقرہ جو "صنم آمد" (forfeits) کے کھیل میں دہرایا جاتا ہے -

*l. me, l. my dog* : دیکھو Dog -

**Lovelace**, *n.* : عیاش ؛ تماش بین ؛ ماہر عیاشی -

**Loveless**, *a.* : (۱) نا آشنا ؛ بے مہر ؛ بے محبت - (۲) محروم محبت -

**lovelessly**, *adv.* : بے مہری سے ؛ محرومیٔ محبت میں -

**lovelessness**, *n.* : (۱) نا آشنائی ؛ بے مہری - (۲) محروم محبت ہونا -

**Lovely**, *a.* : (۱) خوبصورت ؛ حسین ؛ دلکش - (۲) (روز مرہ) خوشگوار ؛ خوش آیند ؛ بہت دلچسپ -

**lovelily**, *adv.* : (شاذ) دلکشی سے -

**loveliness**, *n.* : دلکشی ؛ دلاویزی -

**Lover**, *n.* : (۱) عاشق ؛ چاہنے والا ؛ شادی کا امیدوار ؛ (بحالت جمع) عاشق و معشوق - (۲) آشنا ؛ یار (عورت کا) - (۳) شایق شوقین ؛ شیدائی ؛ پرستار (کسی چیز کا) -

*lovers' knot* : دیکھو love-knot -

**loverless**, *a.* : بے عاشق ؛ بے خریدار -

**lover-like**, *a. & adv.* : عاشقانہ ؛ عاشق کی طرح -

**loverly**, *a. & adv.* : عاشقانہ ؛ عشاق کے شایاں -

**Loving**, *a.* : (۱) محبت کرنے والا ؛ چاہنے والا ؛ شفیق - (۲) محبت آمیز ؛ محبت کا ؛ پیار کا ؛ شفقت کا -

*our l. subjects* : شاہی اعلان کا رسمی فقرہ -

*your l. friend &c.* : خط کے خاتمے پر نام کے ساتھ لکھنے کا رسمی فقرہ -

**lovingly**, *adv.* : الفت سے ؛ محبت سے ؛ پیار سے -

**lovingness**, *n.* : شفقت و محبت -

**Low**, *a. & adv.* : (۱) نیچا ؛ چھوٹا ؛ کوتاہ ؛ پست (مکان ، قد وغیرہ) (۲) نشیبی ؛ نشیب میں واقع ؛ نیچی سطح کا - (۳) ادنی ؛ نیچ ؛ پست ؛ کم رتبہ ؛ کہتر - (۴) حقیر ؛ معمولی ؛ غیر مہذب ؛ غیر متمدن - (۵) کمینہ ؛ ذلیل ؛ پست ؛ گرا ہوا - (عامیانہ) بازاری - (۶) غذا کی کمی سے پست ؛ جس کو عمدہ غذا نہ ملی ہو - (۷) کم قوت ؛ جس میں غذایت کم ہو - (۸) سست ؛ ضعف یا غذا کی کمی ظاہر کرنے والا ؛ (نبض) کمزور ؛ ہلکی ؛ پست - (۹) کم ؛ تھوڑا ؛ نا کافی ؛ قلیل - (۱۰) (آواز) دھیمی ؛ ہلکی ؛ نیچی ؛ مدھم ؛ جو تیز یا بلند نہ ہو - (۱۱) (کسی چیز کا ذخیرہ) قریب قریب خالی ؛ قریب الختم - (۱۲) حال کا ؛ ابھی کا ؛ تھوڑے عرصے کا - (۱۳) جو پادریوں اور مذہبی پیشواؤں کے اختیارات اور مذہبی رسُوم کو نہ مانے ؛ غیر مقلد - (۱۴) نیچے ؛ نیچے کی طرف ؛ نشیب میں - (۱۵) گری ہوئی حالت

میں؛ پست حالت میں؛ ذلیل حالت میں - (۱۶) سادہ یا کم غذا پر؛ روکھی سوکھی پر؛ موٹی جھوٹی خوراک پر - (۱۷) معمولی سی بازی لگا کر، کم رقم کے داؤ یا شرط پر - (۱۸) نیچے سر میں؛ دھیمے؛ آہستہ - (۱۹) قریب (زمانے) میں-

*at lowest* : کم سے کم -

*bring l.* : گرانا؛ پست کرنا؛ گھٹانا؛ صحت خراب کرنا؛ افلاس میں مبتلا کرنا؛ مرتبہ کم کرنا -

*burn l.*. دیکھو Burn -

*have l. opinion of* : بری رائے رکھنا؛ کم قدر سمجھنا -

*collar l.* : (فٹ بال) کھلاڑی کو کمر پر یا کمر سے نیچے پکڑنا -

*lay l.* : بچھاڑ دینا؛ نیچا دکھانا؛ مغلوب کرنا -

*lie l.* : دبک جانا؛ عاجزی سے گر پڑنا؛ مر جانا؛ ذلیل ہونا؛ (عامیانہ) چپ رہنا؛ چپ سادھنا؛ الگ رہنا؛ گھات میں رہنا؛ وقت کا منتظر رہنا -

*l.-born* : نیچ ذات؛ کم اصل -

*l.-bred* : بد تمیز؛ ناشائستہ -

*l. brow* : (۱) جو اعلیٰ ذہن، فراست کا مدعی نہیں - (۲) ایسے شخص کی خصوصیت کا؛ ایسے شخص سے متعلق -

*l.-browed* : (۱) نیچی ابرو والا - (۲) (چٹان) باہر کو نکلی ہوئی؛ اوپر لٹکتی ہوئی - (۳) نیچے دروازے کی، تنگ و تاریک (عمارت) -

*l. celebration* : عشائے ربانی کی سادہ رسم جس میں بھجن وغیرہ نہ ہو -

*L. Church* : کلیسائے انگلستان کا ایک فرقہ -

*L. Churchman* : اس فرقے کا رکن؛ غیر مقلد -

*l. comedian* : مسخرگی آمیز مزاحیہ کا ایکٹر -

*l. comedy* : وہ مزاحیہ جو مسخرے پن کی حد تک پہنچ جائے؛ مسخرگی آمیز مزاحیہ -

*l. countries* : نشیبستان؛ بلجیم اور ہالینڈ (ہالستان) -

*l.-down* : ذلیل؛ کمینہ پن کا؛ بے ایمانی کا -

*l. down* : بہت نیچے؛ غیر شریفانہ طور سے؛ کمینہ پن سے یا تنگ دلی سے -

*l. dress* : کھلے گلے اور سینے کی پوشاک -

*lower boy* : تحتانی مدرسے کا طالبعلم -

*lower case* : (طباعت) دیکھو Case -

*lower chamber* : دارالعوام -

*lower critic(ism)* : وہ نقاد جو محض لفظی تنقید کرے؛ لفظی تنقید -

*lower deck* : (جہاز) عرشۂ پائین؛ تہ خانے کے اوپر کا عرشہ -

*lower Empire* : آخر زمانے کی سلطنت روما (قسطنطین کے عہد سے) -

*lower House* : دارالعوام -

*lower school* : تحتانی مدرسہ -

*lower world* : (۱) دنیا - (۲) جہنم -

*L. German, Dutch* : دیکھو German, Dutch -

*lowland* : نشیبی ملک؛ نشیبی ملک کا -

*lowland* : علاقۂ مذکور کا -

*Lowlands* : اسکاٹ لینڈ (اسکاچستان) کا جنوبی مشرقی حصہ -

*L. Latin* : دیکھو Latin -

*l. latitudes* : خط استوا سے قریب عرض البلد -

*l. life* : نیچ قوموں کی زندگی؛ نیچ طبقے کی زندگی -

*l.-lived* : نیچ طبقے کی زندگی بسر کرنے والا -

*l. mass* : دیکھو Mass -

*l. moon* : افق سے نزدیک چاند -

*l. pitch* : (۱) نیچا سر؛ زیر - (۲) چھت جس کا کسیقدر زاویہ نما ڈھال ہو -

*l. pressure* : ہلکا دباو

*low-spirited* : نڈھال؛ مضمحل؛ پست -

*l. tide* or *water* : پانی کی سطح جزر کے وقت -

*in l. water* : خرچ سے تنگ؛ عسرت میں -

*l.-water mark* : جزر کی سب سے نیچی سطح کا نقطہ - (مجازاً) پستی کی انتہا -

*l. Week, Sunday* : وہ اتوار یا وہ ہفتہ جو بروز ایسٹر یا ہفتۂ ایسٹر کے بعد آئے -

**Lowlander**, *n.*: Lowlands کا باشندہ -

**low-pitched**, *a.*: (۱) نیچے سروں کا - (۲) (چھت) جس میں زاویہ نما ڈھال ہو -

**lowermost**, *a.*: سب سے نیچا -

**lowish**, *a.* کسیقدر نیچا -

**lowness**, *n.*: نیچا پن؛ نشیب؛ پستی وغیرہ -

**Low**, *v. i. & t. & n* : (۱) (بیل گائے وغیر کا) ڈکرانا؛ رمبھانا - (۲) گائے وغیرہ کی طرح بولنا؛ ہیں ہیں کرنا؛ گائے کی آواز؛ گائے کا ڈکرانا -

**Lower**, *v. t. & i.* : (۱) اتارنا؛ جھکانا؛ نیچا کرنا - (۲) کشتی کو سمندر میں اتارنا؛ باد بان اُتارنا - (۳) نیچا کرنا؛ اونچائی کم کرنا - (۴) نشیب ہونا؛ ڈھال ہونا - (۵) (قیمت) گھٹانا؛ (مول) کم کرنا، (قیمت کا) کم ہو جانا؛ گھٹ جانا - (۶) زور یا لے کم کرنا یا کم ہونا - (۷) گرانا؛ تنزل کرنا، ذلیل کرنا- (۸) (جسمانی طاقت) گھٹانا؛ کمزور کرنا -

**Lower** : دیکھو LOUR -

**Lowly**, *a. & adv.*: (۱) عاجز؛ نیاز مند؛ منکسر؛ غریب؛ مسکین؛ سادہ مزاج؛ سیدھا سادہ - (۲) عاجزی سے؛ منکسرانہ -

**lowlily**, *adv.*: عاجزانہ؛ انکسار سے -

**lowliness**, *n.*: عاجزی؛ انکسار -

**Loxodromic**, *a. & n.*: (۱) جہاز کے ترچھے جانے کے کا متعلق - (۲) وہ خط جو خطوط نصف النہار کو ایک ہی زاویہ پر قطع کرتا ہو -

**loxodromics**, *n.*: جہاز کے ترچھے چلانے کا فن -

**Loyal**, *a. & n.*: (۱) باوفا؛ وفا دار؛ وفا شعار؛ مخلص؛ صادق؛ فرض شناس؛ نمک حلال - (۲) (بادشاہ، حکومت یا ملک کا) وفادار - (۳) بادشاہ کی ذات یا خاندان کا سر گرم حامی؛ شاہ پرست - (۴) وفادارانہ؛ مخلصانہ - (۵) وہ شخص جو بغاوت کے زمانے میں وفادار رہے -

**loyalism**, *n.* : شاہ پرستی -

**loyalist**, *n.* : شاہ پرست ؛ وفادار حکومت -

**loyalize**, *v. t.* : شاہ پرست بننا یا بنانا -

**loyally**, *adv.* : وفا داری سے ؛ نمک حلالی سے ؛ خلوص سے -

**Loyalty**, *n.* : وفا داری ؛ نمک حلالی -

**Lozenge**, *n.* : ( ۱ ) معین ذو اربعۃ الاضلاع شکل ( جس کے اضلاع برابر ہوں مگر زاویے قائمہ نہ ہوں ) - ( ۲ ) ( نقابت ) معین نما تمغا ( جس پر کنواری یا بیوہ عورت کا مارکہ بنایا جاتا ہے ) - ( ۳ ) ترشے ہوئے جواہرات کی معین نما یا کور فرا سطح - ( ۴ ) مٹھائی یا دوا کی لرز - ( ۵ ) کھڑکی کا معین نما شیشہ -

**Lozenged**, *a.* : ( ۱ ) جس میں مختلف رنگوں کے نور نما جواہرات باری باری سے جڑے ہوں - ( ۲ ) معین نما شیشے کی ( کھڑکی ) -

**£. s. d.**, *n.* : ( ۱ ) پاونڈ، شلنگ اور پنس - ( ۲ ) دولت ؛ زر ؛ روپیہ -

*L. S. Deism* : روپیہ کی پوجا ؛ زر پرستی -

**'lt**: دیکھو will -

**Lubber**, *n.* : ( ۱ ) بھدا بیوقوف آدمی ؛ گنوار کا لٹھ - ( ۲ ) بے ڈھنگا ملاح -

**lubberlike**, *a.* : بھدا ؛ بے ڈھنگا -

**lubberly**, *a.* & *adv.* : بھدا ؛ بے ڈھنگا ؛ بھدے پن سے -

**lubberliness**, *n.* : گنوار پن ؛ بھدا پن -

**Lubricate**, *v. t.* : ( ۱ ) ( تیل وغیرہ سے ) چکنا کرنا - ( ۲ ) ( مشین کو تیل دے کر ) رگڑ دور کرنا ؛ تیل دینا - ( ۳ ) ( مجازاً ) دقتوں کو سہولت سے دور کرنا -

**lubricant**, *a.* & *n.* : چکنا کرنے والا ؛ مدہن -

**lubricator**, *n.* : چکنا کرنے والا ؛ مشین میں تیل ڈالنے کی کپی -

**lubrication**, *n.* : چکنا کرنا ؛ تدھین ؛ تیل دینا یا دیا جانا ؛ سہولت -

**Lubricity**, *n.* : ( ۱ ) چکناہٹ ؛ دھنیت - ( ۲ ) حیلہ سازی ؛ کائیاں پن ؛ زمانہ سازی ؛ تملق ؛ چاپلوسی ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنا ؛ چرب زبانی - ( ۳ ) بدکاری ؛ شہوت پرستی ؛ مستی -

**lubricious, lubricous**, *aa.* : ( ۱ ) چکنا - ( ۲ ) کائیاں ؛ زمانہ ساز ؛ چرب زبان - ( ۳ ) بدکار -

**Lucan**, *a.* : حواری لیوک ( لوقا ) کے متعلق ؛ لوقا کا -

**Luce**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی -

**Lucent**, *a.* : ( ۱ ) چمک دار ؛ چکیلا ؛ روشن ؛ منور - ( ۲ ) نیم شفاف -

**lucency**, *n.* : چمک ؛ چمکیلا پن ؛ نیم شفاف ہونا -

**Lucern(e)**, *n.* : ایک پودا جو چارے کے کام میں آتا ہے -

**Lucianic**, *a.* : جس Lucian ( یونانی مصنف ) کے انداز کا ؛ جس میں ظرافت اور استخفاف مذہب کا رنگ ہو -

**Lucid**, *a.* : ( ۱ ) ( شعر ) روشن ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ چمکدار - ( ۲ ) ( حیوانیات ، نباتیات ) چکنی چمکیلی سطح کا ؛ مجلی - ( ۳ ) صاف ؛ واضح ( اسلوب بیان ) -

*l. interval* : حواس ٹھیک ہونے کا زمانہ ؛ افاقے کا زمانہ ؛ دیوانگی کے دوروں کے درمیان عقل آجانے کا زمانہ ؛ پریشانیوں کے درمیان سکون کا زمانہ -

**lucidity**, *n.* : تابندگی ؛ وضاحت بیان -

**lucidly**, *adv.* : وضاحت سے -

**Lucifer**, *n.* : ( ۱ ) ستارۂ سحر ؛ زہرا ؛ لولی و فلک ؛ برہیت - ( ۲ ) عزازیل ؛ شیطان ؛ ابلیس -

*l. match* or *l.* : ایک پرانی قسم کی دیا سلائی -

**Lucifugous**, *a.* : ( حیوانیات ) دن چور ( ج ) ؛ جو دن کی روشنی سے بچتا ہو -

**Luck**, *n.* : ( ۱ ) بخت ؛ تقدیر ؛ قسمت ؛ نصیب ؛ بھاگ ؛ اتفاق ؛ خوش نصیبی یا بد نصیبی - ( ۲ ) خوش قسمتی ؛ اتفاقی کامیابی -

*as l. would have it* : تقدیر سے ؛ خوش قسمتی سے یا بد قسمتی سے -

*down on* one's *l.* : بد نصیبی کا مارا ؛ شامت زدہ -

*for l.* : برکت کے لئے -

*just my l* : ہمیشہ کی طرح اب بھی تقدیر میری مخالف ہے ؛ مجھے اپنی پھوٹی تقدیر سے یہی توقع تھی -

*l.-money, l.-penny* : قلیل مقدار زر جو برکت کے لئے اٹھا رکھی جائے یا جو بیچنے والا ( خصوصاً مویشی کا ) خریدنے والے کو اچھے شگون کی خاطر واپس کردے -

*try* one's *l.* : قسمت آزمائی کرنا ؛ جوا کھیلنا ( لغوی یا مجازی معنی میں ) -

**luckless**, *a.* : کم بخت ؛ بد نصیب -

**lucklessness**, *n.* : کم بختی ؛ بد نصیبی -

**Luckily**, *adv.* : ( ۱ ) ( شاذ ) حسب تقدیر - ( ۲ ) خوش قسمتی سے ؛ قسمت سے ؛ حسن اتفاق سے -

**Lucky**, *a.* : ( ۱ ) خوش نصیب ؛ خوش قسمت ؛ اقبال مند ؛ بھاگوان ؛ نصیبے کا سکندر ؛ قسمت کا دھنی - ( ۲ ) اتفاق سے صحیح نکلنے والا تیر تکے کا ؛ اتفاقی - ( ۳ ) بر وقت ؛ عین ضرورت کے وقت واقع ہونے والا - ( ۴ ) نیک ؛ سعید ؛ مسعود ؛ شبھ ؛ نیک فال ؛ نیک شگون ؛ باعث ابرکت ؛ جو برکت کے لئے پہنا جائے ( تعویذ ) -

*l.-bag* : ایک تھیلا یا برتن جس میں کم و بیش قیمت کی اشیا ہوتی ہیں اور جو چاہے ایک چھوٹی سی رقم دے کر اس میں ہاتھ ڈالتا ہے اور جس چیز پر ہاتھ پڑ جائے وہ لے لیتا ہے -

*l.dog, l.beggar* : خوش نصیب آدمی -

*you 're l.dog* : بڑے خوش نصیب ہو ( خصوصاً منگیتر کی مبارک بادی اپنے عاشق کو جب کہ وہ اسے قبول کرلیتی ہے ) -

**luckiness**, *n.* : خوش قسمتی ؛ اقبال مندی ؛ نیک فالی ؛ سعادت ؛ باعث برکت ہونا -

**Lucky**, *n.* *Cut* one's *l.* : ( عامیانہ ) بھاگ جانا ؛ رفو چکر ہونا -

**Lucrative**, *a.* : نفع بخش ؛ نفع کا ؛ پر منفعت -

**lucratively**, *adv.* : پر منفعت طور پر -

**lucrativeness**, *n.* : پر منفعت ہونا ؛ نفع بخش ہونا -

**Lucre**, *n.* : مال و زر ؛ روپیہ پیسہ ( ہمیشہ ذم کے معنوں میں آتا ہے )

*filthy l.* : دیکھو Filthy -

**Lucretia**, *n.* : ستونتی ، پیکر عصمت ؛ وہ عورت جو ناموس کو زندگی پر ترجیح دے -

**Lucubrate**, *v. i.* : ( ۱ ) اپنے افکار و خیالات کو سپرد قلم کرنا - ( ۲ ) راتوں کو مطالعہ کرنا - ( ۳ ) پر آورد یا علمیت نما کتابیں لکھنا -

**lucubrator**, *n.* : اپنے افکار کو سپرد قلم کرنے والا ؛ پرآورد یا علمیت نما کتابیں لکھنے والا -

**Lucubration,** *n.* : (۱) مطالعۂ نیم شب ؛ افکار نیم شب - (۲) ادبی تصنیف خصوصاً وہ جس میں علمیت کا بیجا اظہار یا اورد ہو ؛ پر آورد یا علمیت نما تصنیف -

**Luculent,** *a.* : ( شاذ ) واضح ؛ صاف ؛ بین ؛ قطعی -

**luculently,** *adv.* : بین طور پر ؛ واضح طور پر -

*Lucus a non lucendo, n.* : (۱) اشتقاق الضد ؛ کسی لفظ کا اشتقاق ایسے مادے سے جس کے معنی برعکس ہوں - (۲) ( مجازاً ) توجیہ بالضد ؛ ایسی علت بیان کرنا جو معنوں کی ضد ہو -

**Lud,** *My L.* : وکیل عدالت کو مخاطب کرتے وقت my lord کا یہی تلفظ کرتے ہیں -

**Luddite,** *n.* & *a.* : کاریگروں کی ایک جماعت کا رکن جس نے سنہ ۱۸۱۱ ع میں مشینوں کے تباہ کر دینے کی غرض سے بلوہ کیا تھا -

**Ludicrous,** *a.* : مہمل ؛ مضحک ؛ مضحکہ خیز ؛ مستحق حقارت -

**ludicrously,** *adv.* : مضحکہ خیز طور پر ؛ مضحک طور پر -

**ludicrousness,** *n.* : مضحکہ خیز ہونا ؛ مضحک ہونا ؛ مضحکہ خیزی -

**ludicro-** : ( جز ترکیبی ) بمعنی مسخرگی -

*Lues, n.* : وبا ؛ متعدی مرض ؛ چھوت ؛ متعدی ہونا - ( نیز *l. venerea* ) آتشک -

**luetic,** *a.* : آتشک میں مبتلا -

**Luff,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) بادبان کا وہ رخ جو مستول سے قریب ترین ہو - (۲) جہاز کے اگلے حصے ( سر جہاز ) کا سب سے چوڑا حصہ - (۳) سرجہاز کو ہوا کی طرف پھیرنا - (۴) ( کشتی کی دوڑ میں ) حریف کی کشتی کے ہوا کے رخ اپنی کشتی لے آنا -

*luffing-match* : دو کشتیوں میں ہوا کے رخ پہنچنے کی کشمکش -

**Lug,** *n.* : ایک بڑا بحری کیڑا جس کو مچھلی کے چارے کے لئے کام میں لاتے ہیں -

**Lug,** *n.* : = Lug-sail

**Lug,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) گھسیٹنا ؛ زور سے کھینچنا ؛ کھینچتے ہوئے لے جانا - (۲) ( کسی بھاری چیز کو ) کھینچنے کی کوشش کرنا ؛ زور کرنا - (۳) ( بات یا مسئلہ کو ) کھینچ تان کر لے آنا - (۴) ( آدمی کو ) کھینچتے ہوئے لے چلنا ؛ زبردستی لے چلنا - (۵) زور کی کھینچ ؛ زور کا جھٹکا -

**Lug,** *n.* : (۱) ( اسکاچستان ) کان - (۲) لوٹے کے سانچے وغیرہ کا دستہ -

*Luge, n.* & *v. i.* : سوئیٹزرلینڈ ( sledge ) چھوٹی برف گاڑی - (۲) اس قسم کی گاڑی پر چلنا -

**Luggage,** *n.* : سفری اسباب ؛ سامان ؛ بوریا بدھنا -

**Lugger,** *n.* : ایک چھوٹا جہاز جس میں آگے اور پیچھے چوگوشیہ بادبان لگے ہوں -

**Lug-sail,** *n.* : ایک قسم کا چوگوشیہ بادبان -

**Lugubrious,** *a.* : (۱) اداس ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ رنجیدہ - (۲) غمناک ؛ ماتمی -

**lugubriously,** *adv.* : اداسی سے ؛ مغمومانہ -

**lugubriousness,** *n.* : اداسی ؛ غمگینی ؛ رنجیدگی -

**Lukewarm,** *a.* & *n.* : (۱) نیم گرم ؛ کنکنا - (۲) سرد مہر ؛ بے التفات - (۳) سرد مہرانہ ؛ کم التفاتی کا ؛ بے دلی کا -

**lukewarmly,** *adv.* : کنکنے پن کی حالت میں ؛ سرد مہری سے ؛ کم التفاتی سے ؛ بیدلی سے -

**lukewarmness,** *n.* : کنکنا پن ؛ سرد مہری ؛ غیرگرم جوشی ؛ کم التفاتی ؛ بیدلی -

**Lull,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) لوری دیکر یا تھپک کر سلانا - (۲) سہلا دینا ؛ جھوٹی تسلی کر دینا ؛ ( شبہہ ) رفع کرنا ( دھوکا دے کر ) - (۳) ( طوفان ، شور و غل کا ) فرو کرنا ؛ فرو ہونا - (۴) ( طوفان ، غصہ وغیرہ کا ) فرو ہونا ؛ زور کم ہونا -

**lullingly,** *adv.* : تھپکتے ہوئے ؛ لوری دیتے ہوئے ؛ بہلاتے ہوئے ؛ جھوٹی تسلی دیتے ہوئے -

**Lullaby,** *n.* & *v. t.* : (۱) بچوں کے سلانے کا گیت ؛ لوری - (۲) لوری دینا -

**Lumbago,** *n.* : کمر میں گٹھیا کا اثر ؛ وجع مفاصل ؛ درد کمر -

**lumbaginous,** *a.* درد کمر کا ؛ وجع مفاصل کا -

**Lumbar,** *a.* & *n.* : کمر کا ؛ کمر کی ( رگ وغیرہ ) -

**Lumber,** *v. i.* : بھد بھد کرتے ہوئے چلنا ؛ بھدے پن سے چلنا -

**lumbering,** *a.* : بھدے پن سے چلنے والا -

**lumberingly,** *adv.* : بھدی چال سے -

**lumbersome,** *a.* : بھدی چال والا -

**Lumber,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) فرسودہ یا ازکار رفتہ سامان ؛ کاٹ کباڑ - (۲) بیکار سامان ؛ بھدا یا بھاری سامان - (۳) ضرورت سے زیادہ چربی ؛ فالتو چربی - (۴) بھدی عمارتی لکڑی - (۵) بیکار جگہ گھیرنا ؛ رستہ روک دینا - (۶) ایک جگہ ڈھیر لگا دینا ؛ کاٹ کباڑ کی طرح بھر دینا - (۷) جنگلی لکڑی کے لٹھے کاٹ کر تیار کرنا -

*l. -carrier* : عمارتی لکڑی لے جانے والی کشتی -

*lumberman* : جنگلی درختوں کے لٹھے کاٹنے والا -

*l. -mill* : تختے چیرنے کا کارخانہ -

*l. -room* : کباڑ کوٹھری -

*l. -scaler* : تختوں کو ناپنے والا -

**lumberer,** *n.* : = Lumberman

**Lumbo-** : ( سابقہ ) کمر کے معنوں میں -

*lumbo-abdominal* : کمر اور پیٹرو کا -

**Lumbrical,** *a.* & *n.* : وہ پٹھا جس سے ہاتھ پیر کی انگلیاں جھکتی ہیں ( نیز *l. muscle* ) -

**Lumiere,** *L. process* : رنگین عکاسی کی ایک ترکیب -

**Luminary,** *n.* : (۱) نیر ؛ روشنی بخشنے والا ؛ جرم سماوی ، خصوصاً چاند یا سورج - (۲) جسے ذہنی ، اخلاقی یا روحانی عظمت حاصل ہو ؛ نیر فضل و کمال ؛ صاحب فضل ؛ ذی شرف ؛ روشن خیال و رہنما -

**Luminiferous,** *a.* : روشنی پیدا کرنے والا یا پھیلانے والا ؛ نور آفرین ؛ نور پاش -

**Luminous,** *a.* : (۱) روشن ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ منور ؛ نورانی ؛ چمک دار - (۲) بصیرت افروز ( تصنیف یا مصنف ) -

**luminosity,** *n.* درخشانی ؛ روشنی ؛ تابندگی -

**luminousness,** *n.* : بصیرت افروزی ؛ روشنی ؛ تابانی -

**luminously,** *adv.* : تابندگی سے ؛ بصیرت افروز طریقے سے -

**Lumme,** *int.* : ( سوقیانہ ) (۱) ارے ! ہائیں ! - (۲) قسم ہے ! اپنی جان کی قسم ! -

**Lump,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ڈھیلا ؛ ڈلا ؛ ڈلی ؛ لونڈا - (۲) ڈھیر ؛ انبار ؛ مجموعہ ؛ مقدار کثیر-(۳) گندھی ہوئی مٹی ؛ گندھا ہوا آٹا - (۴) ابھری ہوئی چیز ؛ گومڑا ؛ گانٹھ ؛ گلٹی ؛ ورم ؛ چوٹ ؛ زخم - (۵) موٹا بھدا آدمی - (۶) اکٹھا کرنا ؛ ڈھیر کرنا - (۷) سبکو یکساں سمجھنا ؛ فرق نہ کرنا - (۸) کل رقم لگادینا - (۹) گومڑے پڑجانا ؛ بہت سے ڈھیر جمع ہوجانا ؛ ڈلے اکٹھا ہو جانا - (۱۰) بھدے پن سے چلنا یا بیٹھنا -

*is a l. of selfishness* : سراپا خود غرض ھے ؛ مجسم خود غرض ھے -

*in the l.* : (۱) اکٹھا ؛ مجموعاً - (۲) تھوک -

*l. in the throat* : جذبات کے جوش سے دم رکنا -

*l. sugar.* : شکر کے ڈلے -

*l. sum* : وہ رقم جس میں تمام مدیں شامل ھوں ؛ بالمقطع (ادائی) مجموعی رقم ؛ اکٹھی رقم ؛ یکمشت رقم -

**Lump,** *n.* : ایک بھدی خاردار کھردری مچھلی جس کا رنگ سرمئی ہوتا ھے

**Lump,** *v. t.* : (کسی چیز کو) ناپسند کرنا ؛ طوعاً کرھاً برداشت کرنا -

**Lumper,** *n.* : (۱) (جہاز کا) حمال ؛ مزدور جو جہاز کا مال لادنے اتارنے کا کام کرتا ھے - (۲) چھوٹا ٹھیکہ دار جو اکھٹا کام لے اور دوسروں کو بانٹ دے - (۳) وہ شخص جو چیزوں کو چند بڑی بڑی قسموں میں تقسیم کردے اورمزید تقسیم سے گھبراتا ہو -

**Lumping,** *a.* : (روز مرہ) بڑا ؛ بھاری ؛ کثیر ؛ بہت سا -

**Lumpish,** *a.* : (۱) موٹا اور بھدا - (۲) بیوقوف ؛ سست ؛ گٹھل -

**lumpishly,** *adv.* : بھدے پن سے ؛ بیوقوفی سے -

**lumpishness,** *n.* : بھدا پن ؛ سستی -

**Lumpy,** *a.* : (۱) گٹھیلا ؛ گومڑے پڑا ؛ گلٹی دار - (۲) ڈھیلوں سے بھرا ؛ ڈلے دار - (۳) (پانی) لہر لہر ؛ جس میں ہوا سے چھوٹی چھوٹی لہریں پیدا ہوجائیں -

**lumpily,** *adv.* : گٹھیلے پن سے -

**lumpiness,** *n.* : گٹھیلا ہونا -

**Lunacy,** *n.* : (۱) سودا ؛ جنون ؛ دیوانگی ؛ سڑی پن ؛ پاگل پن - (۲) (قانون) عدم صحت عقل - (۳) سخت حماقت ؛ بڑی بیوقوفی -

*Commission of l.* : صحت عقل کی تحقیقات کا اختیار-

*Commissioner in l.* : صحت عقل کی تحقیقات کا مجاز-

*Master in l.* : وہ افسر جو صحت عقل کی تحقیق کرتا ھے -

**Lunar,** *a.* & *n.* : (۱) چاند کا ؛ قمری ؛ متعلق بہ قمر - (۲) (روشنی یا شان و شوکت) پھیکی ؛ ھلکی ؛ ماند - (۳) ھلال نما - (۴) نقرئی ؛ سیمیں ؛ چاندی کا - (۵) ناصلۂ قمری ؛ مسافت قمری ؛ بُعد قمری ؛ مشاھدۂ قمر ؛ چاند کی مسافت معلوم کرکے طول البلد معین کرنا - (۶) کلائی کی ھلال نما ھڈی ؛ ھلالیہ -

*l. month* : قمری مہینہ -

*l. nodes* : عقدتین ؛ نقاط راس و ذنب -

*l. politics*: نا قابل عمل مسائل ؛ غیر عملی مسائل -

*l. rainbow*: قمری قوس قزح (جو چاند کی شعاعوں سے بنتی ھے) -

**Lunarian,** *n.* : (۱) کرۂ قمر کا باشندہ - (۲) قمرشناس ؛ چاند کے متعلق خاص معلومات رکھنے والا ھیئت داں یا جہازراں -

**Lunate,** *a.* : (حیوانیات ' نباتیات) ھلالی ؛ ھلال نما -

**Lunatic,** *a.* & *n.* : (۱) سودائی ؛ مجنون ؛ دیوانہ ؛ سڑی ؛ باولا ؛ پاگل - (۲) سخت احمقانہ و مجنونانہ (فعل) - (۳) بیوقوف ؛ خبطی ؛ مراقی ؛ چلا ہوا -

*l. asylum* : پاگل خانہ -

**Lunation,** *n.* : تقمیر ؛ ایک چاند رات سے دوسرے تک کا زمانہ ؛ قمری مہینہ -

**Lunch,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) نہار ؛ دوپہر کا کھانا - (۲) (ناشتے اور دوپہر کے کھانے کے درمیان) حاضری ؛ چاشت - (۳) نہار، چاشت یا حاضری کھانا یا مہیا کرنا -

**luncheon,** *n.* : دوپہر کےکھانے کی رسمی دعوت -

**Lune,** *n.* : (ھندسہ) (۱) کوری پھانک - (۲) ھلالی سطح یا شکل -

**Lunette,** *n.* : (۱) (مقعر چھت میں) محرابی روشندان - (۲) گنبد یا چھت میں ھلالی یا نیم دائرہ کی جگہ جو نقش و نگار سے مزین کیجائے ؛ کمانچہ - (۳) بڑا دھس جس میں دو محاذ اور دو پہلو ہوں - (۴) گھڑی کا چپٹا شیشہ - (۵) guillotine) میں) گردن ڈالنے کا سوراخ -

**Lung,** *n.* : پھیپڑا ؛ شش -

*good ll.* : زور دار آواز ؛ بڑی آواز-

*l.-fish* : شش دار مچھلی -

*l.-power* : آواز کا زور ؛ چیخنے کی قوت -

*ll. of London &c.* : بڑے شہر کے اندر یا اس کی نواح میں کھلے میدان -

*ll. of oak* : ایک قسم کی کائی -

*lungwort* : (۱) مذکورہ بالا کائی - (۲) ایک پودا جس کی پتیوں پر سفید چتیاں ہوتی ھیں -

**lunged,** *a.* : پھیپڑے والا ؛ شش دار -

**lungless,** *a.* : بغیر پھیپڑے کا ؛ بے شش -

**Lunge, Longe,** *n.* & *v. t.* : (۱) لمبی رسی جس میں چابک سوار گھوڑے کو باندھتا اور سدھانے کے لئے کاوے دیتا ھے - (۲) گھوڑے کو کاوے دینے کا مدور میدان - (۳) گھوڑے کو اس رسی کے ذریعے سے یا اس میدان میں کاوے دینا -

**Lunge,** *n.* & *v. i.* : (۱) شمشیر بازی میں تلوار کی ہول - (۲) ھلہ ؛ جھپٹ - (۳) تلوار سے ہول مارنا ؛ بھونکنا - (۴) (مکا بازی) کندھے سے ٹکر مارنا - (۵) (گھوڑے کا) لاتیں پھینکنا ؛ لاتیں اچھالنا - (۶) (تلوار یا ڈنک) زور سے چلانا - (۷) جھپٹنا ؛ ھلہ کرنا -

**Lunisolar,** *a.* : چاند و سورج کا ؛ قمری شمسی -

*l. period* : پانسو بتیس سال کا عرصہ جس کے بعد شمس و قمر کا دورہ ایک ساتھ ہوتا ھے -

*l. year* : قمری شمسی سال -

**Lunkah,** *n.* : لنکا ؛ ایک قسم کا تیز ھندوستانی چرٹ -

**Luny** : دیکھو Loony-

**Lupin(e),** *n.* : (۱) ایک قسم کا پودا - (۲) (بحالت جمع) اس پودے کے بیج -

**Lupine,** *a.* : بھیڑیے کا؛ بھیڑیے کےمتعلق؛ گرگ صفت؛ بھیڑیے جیسا -

**Lupus,** *n.* : لیوپس ؛ ایک جلدی مرض -

**lupoid, lupous,** *a.* : لیوپس جیسا -

**Lurch,** *n.*, *Leave in the l.* : (دوست کا) وقت پرساتھ چھوڑدینا

**Lurch**, *n.* & *v. i.* : (۱) ایک سمت کو اچانک جھکاؤ ؛ جھوک؛ لغزش ( قدم ) - (۲) جھوک کھانا ؛ لڑکھڑانا ؛ قدم کو لغزش ہونا-

**Lurcher**, *n.* : (۱) چور ؛ اٹھائی گیرا ؛ دغا باز - (۲) جاسوس ؛ مخبر - (۳) ایک دوغلا کتا جس سے اکثر چوری سے شکار کرنے والے کام لیتے ہیں -

**Lure**, *n.* & *v. t.* : (۱) چمڑے کی چڑیا جس کو دکھا کر شکرے کو بلاتے ہیں - (۲) وہ چیز جس سے کسی کو لبھائیں یا پھسلائیں؛ چاٹ ؛ لاسا - (۳) کشش ؛ دلفریبی - (۴) چمڑے کی چڑیا دکھا کر ( شکرے کو ) بلانا- (۵) پھسلانا؛ لبھانا؛ لالچ دے کر پھانسنا-

**Lurid**, *a.* : (۱) ( رنگ، روشنی ، منظر ، آسمان وغیرہ ) بھیانک ؛ وحشتناک ؛جس پر مردنی چھائی ہو ؛ پیلا ؛ زرد ؛ بہت تیز ؛ نظر کو خیرہ کرنے والا ؛ غیر فطری ؛ مہیب رنگ یا روشنی کا - (۲) طوفان خیز ؛ پر شور ( برق و رعد ) - (۳) ( نباتیات ) میلا بادامی -

*casts a l. light on* : واقعات پر خوفناک روشنی ڈالتا ھے ؛ خوفناک طور پر حقیقت ظاھر کرتا ھے -

**luridly**, *adv.* : وحشتناک طور پر ؛ غیر فطری طور پر -

**luridness**, *n.* : وحشتناکی ؛ وحشت ناک ہونا -

**Lurk**, *v.i.* & *n.* : (۱) چھپنا؛ دبکنا ؛ گھات میں رھنا؛ چھپ کر دیکھتے رھنا - (۲) چھپا ہونا ؛ مخفی ہونا ؛ مضمر ہونا -

*lurking-place* : کمین گاہ ؛ گھات

*on the l.* : چھپ کر دیکھتے ہوے -

**Luscious**, *a.* : (۱) بہت میٹھا ؛ بہت خوشبو دار ؛ اتنا میٹھا کہ طبیعت پھر جاے ؛ حد سے زیادہ میٹھا - (۳) ( زبان یا طرز بیان ) حد سے زیادہ رنگین ؛ جس میں ضرورت سے زیادہ تخئیل ہو یا شہوانی خیالات کی جھلک ہو -

**lusciously**, *adv.* : شیرینی سے ؛ حد سے زیادہ رنگینی سے -

**lusciousness**, *n.* : شیرینی ؛ مٹھاس ؛ حد سے زیادہ مٹھاس؛ حد سے زیادہ رنگینی ( عبارت کی ) -

**Lush**, *a.* : ( پودا ، گھانس وغیرہ ) گھنا اور رس دار -

**Lush**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ( عامیانہ ) شراب - (۲) خوب شراب پلا دینا - (۳) پینا -

**Lushy**, *a.* : ( عامیانہ ) مست ؛ شراب پیئے ہوے -

**Lust**, *n.* & *v. i.* : (۱) ( بائبل ) خواھش نفسانی ؛ ھواے نفس - (۲) مستی ؛ شہوت ؛ خواھش شہوانی - (۳) لپکا ؛ لت ؛ ھوس ؛ ھوکا - (۴) ( کسی چیز کی آرزو میں ) تڑپنا ؛ بیچین ہونا ؛ بیقرار ہونا -

**lustful**, *a.* : پر شہوت ؛ ناپاک -

**lustfulness**, *n.* : شہوت رانی ؛ شہوت پرستی -

**Lustral**, *a.* : تطہیر کا ؛ تطہیر سے متعلق ؛ مطہر -

**Lustrate**, *v.t.* : ( ریاضت یا قربانی سے یا پاک پانی سے غسل دے کر ) پاک کرنا ؛ طاھر کرنا ؛ پوتر یا شدھ کرنا -

**lustration**, *n.* : پاک کرنا یا کیا جانا؛ تطہیر

**Lustre**, *n.* & *v. t.* : (۱) چمک ؛ دمک ؛ تابانی ؛ درخشانی؛ رونق ؛ تیز روشنی ؛ تجلی ؛ نور ؛ درخشاں سطح ؛ فروغ حسن ؛ تجلیء حسن - (۲) شان ؛ شوکت ؛ کر و فر ؛ عظمت و جلال - (۳) بلور کا جھاڑ ؛ اس کی قلم - (۴) ایک باریک چمکدار کپڑا - (۵) ایک قسم کی چمکدار اون - (۶) ( کپڑے یا برتن کو ) چمکانا ؛ چمک پیدا کرنا -

**lustreless**, *a.* : بے نور ؛ ماند -

**lustrous**, *a.* : روشن؛ تاباں؛ درخشاں ؛ نورزاں ؛ منور؛ چمکیلا-

**lustrously**, *adv.* : روشنی سے؛ درخشانی سے -

**Lustre**, *n.* : = Lustrum

**Lustrine**, *n.* : چمکدار ریشمی کپڑا -

**Lustrum**, *n.* ( pl. -a,-ums ) : پانچ سال کی میعاد ؛ پانچ برس کا عرصہ -

**Lusty**, *a.* : (۱) موٹا تازہ ؛ ھٹا کٹا ؛ چاق چوبند ؛ تندرست و توانا ؛ مضبوط - (۲) زور دار ؛ زور کا -

**lustihood, lustiness**, *nn.* : مضبوطی ؛ توانائی ؛ کس بل؛ زور ؛ مستعدی -

**lustily**, *adv.* : زور سے ؛ پوری قوت سے -

*Lusus naturae*, *n.* : عجیب الخلقت پودا یا جانور ؛ اعجوبہ -

**Lutanist**, *n.* : بربط نواز ؛ ستار بجانے والا -

**Lute**, *n.* : ستار کی قسم کا ایک باجا جو قرون وسطی میں مستعمل تھا-

**Lute**, *n.* & *v. t.* : (۱) چکنی مٹی یا گچ جو سوراخ بند کرنے کے کام آتی ھے - (۲) گچ وغیرہ سے بند کرنا ؛ گچ تھوپنا -

**luting**, *n.* : گل حکمت کرنا ؛ چکنی مٹی یا گچ سے بند کرنا -

**Luteo-** : ( سابقہ ) نارنجی ( رنگ کا ) -

**Luteous**, *a.* : ( نباتیات ) گہرا نارنجی زرد ؛ اصفر -

**Lutestring**, *n.* : چمکدار ریشمی کپڑا -

**Lutetian**, *a.* : پیرس کا ؛ پاریسی -

**Lutheran**, *a.* & *n.* : لیوتھر ( Luther ) کا ( پیرو ) -

**Lutheranism**, *n.* : لوتھر کامذھب ؛ پروٹسٹنٹ مذھب کاایک فرقہ-

**Lutheranize**, *v. i.* : لوتھر کا پیرو بننا -

**Luxate**, *v. t.* : ( ھڈی یا جوڑ ) اتار دینا -

**luxation**, *n.* : موچ ؛ ھڈی یا جوڑ کا اتر جانا یا اتار دینا -

*Luxe*, *n. De. l.* : ( غیر معمولی طور پر ) شاندار ؛ پر تکلف ؛ آرام دہ ؛ ٹھاٹ کا -

**Luxuriant**, *a.* : (۱) کثیر ؛ مفرط ؛ فراوان - (۲) ( مجازاً ) وسیع ( تخئیل ) - (۳) پر نمو ؛ بہ افراط پیدا ہونے والا ؛ گھنا - (۴) ( طرز بیان ) رنگین ؛ مرصع -

**luxuriance**, *n.* : افراط ؛ فراوانی ؛ کثرت ؛ بہتات ، وسعت -

**luxuriantly**, *adv.* : بہ افراط ؛ کثرت سے ؛ بہتات سے -

**Luxuriate**, *v. i.* : (۱) جی بھر کے لطف اٹھانا ؛ مزے لینا - (۲) چین کرنا ؛ چین سے گزارنا ؛ عیش و عشرت میں بسر کرنا -

**Luxurious**, *a.* : عیش پسند ؛ نفس پرست ؛ عیش و عشرت کا متوالا ؛ ٹھاٹ کا ؛ عیش و عشرت کا ؛ موجب عیش ؛ بہت آرام دہ ؛ پر تکلف -

**luxuriously**, *adv.* : تکلف سے ؛ عیش و عشرت سے -

**luxuriousness**, *n.* : بہت آرام دہ ہونا ؛ پر تکلف ہونا ؛ عیش پسندی ؛ تعیش ؛ نفس پرستی -

**Luxury**, *n.* : (۱) ٹھاٹ ؛ ناز و نعم ؛ عیش و عشرت ( کی زندگی ) - (۲) نعمت؛ لذیذ یا مرغوب شے - (۳) ( جمع ) تعیشات ( ضروریات زندگی کی ضد ) ؛ تکلفات - (۴) عیش پسندی ؛ تعیش ؛ پر تکلف ہونا -

**-ly** : (۱) لاحقہ اسما سے صفات بنانے میں مستعمل ہوتا ھے

لائق یا سزا وار ( جیسے kingly = شاہانہ ) - ( ۲ ) بالمر ( جیسے daily = روزانہ ) -

**-ly** : متعلقات فعل بنانے میں استعمال ہوتا ہے -

**Lycanthropy,** *n.* : ( ۱ ) جادو ٹونے کا بھیڑیا بن جانا - ( ۲ ) ایک قسم کا مالیخولیا یا جنون جس میں آدمی اپنے آپ کو درندہ سمجھنے لگتا اور وہی بولی بولتا ہے ؛ درندہ خولیا (ج)-

*Lycee, n.* : ( فرانس ) سرکاری ثانوی مدرسہ -

**Lyceum,** *n.* : ( ۱ ) ایتھنس کا وہ باغ جہاں ارسطو درس دیا کرتا تھا- ( ۲ ) ادبی ادارہ ؛ درسگاہ ؛ مدرسہ؛ تعلیم گاہ؛ دبستان-

**Lych** : دیکھو Lich -

**Lychnis,** *n.* : ایک قسم کا پھول دار پودا -

**Lycopod, Lycopodium** *n.*: (۱) ایک بے پھول کا پودا - (۲) ایک قسم کا باریک سفوف جو اس پودے سے تیار ہوتا ھے اور جراحی میں رطوبت جذب کرنے کے کام آتا ھے -

**Lyddite,** *n.* : بھک سے اڑجانے والا مادہ جو پوٹاس وغیرہ سے بنتا ھے اور توپ کے گولوں میں استعمال ہوتا ھے -

**Lydian,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) لیڈیا ( LYDIA ) کا ( باشندہ ) - ( ۲ ) لیڈوی زبان -

*L. mode* : زنانہ ' رقت آمیز طرز یا انداز -

**Lye,** *n.* : سجی دار پانی ( جس سے صابون وغیرہ کی چکنائی دور کی جاتی ھے ) -

**Lying,** *n.*: (۱) لیٹنا وغیرہ - (۲) جھوٹ بولنا ؛ دروغگوئی - (۳) لیٹنے کی جگہ -

*l. -in* : ( حالت ) زچگی -

**Lying,** *a.*: ( ۱ ) لیٹا ہوا وغیرہ - ( ۲ ) جھوٹا ؛ دروغگو وغیرہ دغاباز ؛ فریبی -

*low- l.*: نشیب میں واقع -

**lyingly,** *adv.*: دغا سے ؛ فریب سے -

**Lyke-wake,** *n.*: شب کو میت کی نگرانی -

**Lyme-grass,** *n.*: ریت گھاس ؛ ایک قسم کی موٹی گھاس جو ریت پر اگائی جاتی ھے تاکہ ریت اڑنے نہ پائے -

**Lymph,** *n.*: (۱) ( شعر ) زلال ؛ پاک صاف پانی - (۲) (عضویات ) بے رنگ عرق جو حیوانات کی نسوں میں ہوتا ھے - (۳) زخم کی ریزش؛ پنچھا - (۴) لمف ؛ حیوانات کی شریان وغیرہ کا عرق جو ٹیکا لگانیکے کام میں آتا ھے ؛ کوئی اور فاسد مادہ جو اس غرض سے استعمال کیا جائے -

*vaccine lymph* : ٹیکے کا لمف -

**lymphous,** *a.*: لمف دار -

**Lymphatic,** *a.* & *n.*: (۱) پنچھے کے متعلق؛ لمف کے متعلق - (۲) ( آدمی یا مزاج ) ڈھیلے پٹھوں والا ؛ زرد جلد کا ؛ سست ؛ کاہل ؛ متھا ؛ جسم کی وہ شریان جس سے بے رنگ عرق نکلتاھے-

**Lyncean,** *a.*: تیز نگاہ ؛ تیز نظر -

**Lynch,** *n.*, & *v. t.*, *L. law* : امریکاخلاف قانون رواج جس کی رو سے لوگ مجرم کو بطور خود سزائے موت دیدیتے ھیں ؛ ( لوگوں کا بطور خود کسی کو ) سزائے موت دینا -

*Judge L.*: فرضی حاکم عدالت جسکی طرف یہ فیصلے منسوب کئے جاتے ھیں -

**Lynx,** *n.*: (۱) بن بلاؤ ؛ سیاہ گوش -

*l. -eyed* : تیز نگاہ ؛ تیز نظر -

**Lyon,** *n.* (also *L. king of Arms*) : اسکاچستان کا نقیب اعلی -

**Lyra,** *n.* : ( ھئیت ) شلیاق ؛ نسر واقع ؛ بربط ؛ ستاروں کی ایک شمالی صورت -

**Lyraid, Lyrid,** *n.*: شلیاقہ ؛ وہ شہاب ثاقب جو ۳۰ اپریل کو شلیاق کے ایک نقطے سے آتا ہوا دکھائی دیتا ھے -

**Lyrate,** *a.*: ( نباتیات ) ستار نما ؛ بربط نما -

**Lyre,** *n.*: ایک طرح کی بربط یا چنگ -

*l. -bird* : اسٹریلیا کا ایک پرند جس کی دم بربط جیسی ہوتی ھے -

**lyrist,** *n.*: بربط نواز -

**Lyric,** *a.* & *n.* : (۱) بربط کا ؛ بربط کے واسطے ؛ گانے کے کام کا - (۲) غنائی - ( ۳ ) ( شاعری ) غنائی ؛ غزلیہ ؛ جس میں شاعر خود اپنے جذبات چھوٹی نظموں میں ظاھر کرتا ھے - (۴) ( شاعری ) غنائی؛ تغزل پسند - (۵) غنائی نظم؛ غزلیہ (نظم)- (۶) ( جمع ) غنائی اشعار ؛ غزلیہ اشعار -

**lyrico-** : ( سابقہ ) غنائی -

**Lyrical,** *a.* : (۱) LYRIC = - (۲) غنائی شاعری کے انداز کا ؛ تغزل کے رنگ کا -

**lyrically,** *adv.* : غنائی شاعری کے انداز میں ؛ تغزل کے رنگ میں -

**Lyricism,** *n.*: ( ۱ ) غنائیت ؛ تغزل - ( ۲ ) ( جمع ) غنائی طرز ادا ؛ جذبات کی ھنگامہ آرائی ؛ مبالغہ آمیز جذبات -

# M

**M, m,** letter (pl. Ms, M's): انگریزی حروف تہجی کا تیرھواں حرف-

**-m. -ma, -me** : ( لاحقہ ) یونانی لاحقوں -ma, -matos سے ماخوذ ھے ؛ اسما کے آخر میں آتا ھے -

**Ma,** *n.*: ( سوقیانہ ) ماں؛ اماں؛ اماں جان ؛ امی؛ امی جان -

**Ma'am,** *n.* : (۱) بیگم ؛ خانم ؛ خاتون؛ میم - (۲) ملکہ اور شہزادیوں کو مخاطب کرنے کے لئے ) حضور ؛ سرکار -

**Macabre,** *a.*: عبوس ؛ مہیب ؛ ھیبت ناک ؛ ڈراونا ؛ بھیانک -

*Danse m.*: رقص الموت؛ موت کا ناچ؛ قرون وسطی کا وہ سوانگ جس میں موت ادنی اور اعلی سب کو قبر میں لے جاتی ہوئی دکھائی جاتی تھی -

**Macaco,** *n.*: ایک قسم کا بندر -

**Macaco,** *n.*: ایک قسم کا لنگور -

**Macadam,** *a.* & *n.*: (۱) McAdam کے ایجاد کردہ طریقے سے بنائی ہوئی ( سڑک )؛ کٹے ہوئے کنکر کی ( سڑک ) (۲) وہ مسالہ جس سے یہ سڑک بنتی ھے ' روڑی' کنکر وغیرہ -

**macadamize,** *v. t.*: کٹے ہوئے کنکر کی سڑک بنانا -

**macadamization,** *n.*: ( سڑک بنانے کے لئے ) کنکر کی کٹائی-

**Macaroni** *n.*: ( ۱ ) مکرونی ؛ آٹے کے سیو جو اندر سے کھوکھلے ہوتے ہیں اور پکا کر کھائے جاتے ہیں - (۲) ( تاریخ ) اٹھارھویں صدی کے چھیلے جن کا رنگ یورپ کے مذاق پر چھایا ہوا تھا -

*m. cheese* : پنیر کے ساتھ پکی ہوئی مکرونی -

**macaronism,** *n.*: اٹھارھویں صدی کے چھیلوں کا رنگ یا مذاق ؛ رنگین مزاجی -

**Macaronic,** *a.* & *n.* pl.: (جمع) (۱) وہ مضحک نظم جس میں لاطینی طرز کے گھڑے ہوئے الفاظ کی بھرمار ہوتی ھے - (۲) معجون مرکب ؛ کھچڑی ؛ وہ چیز جو مختلف العناصر اجزا سے مرکب ہو -

**Macaroon,** *n.*: بادامی کیک ؛ بادامی بسکٹ (جس میں بادام اور انڈے کی سفیدی پڑتی ھے) -

**Macartney,** *n.*: تیتر کی قسم کا ایک پرند -

**Macassar,** *a.* & *n.*, *M.* (*oil*): ایک قسم کا سر میں ڈالنے کا خوشبودار تیل -

**Macaw,** *n.*: طوطے کی ایک قسم -

**Macaw,** *n.*: کھجور کے درخت کی ایک قسم -

**Maccabean,** *a.*: (۱) میکابیوں کے متعلق ؛ میکا بی (ان یہودی شہزادوں کے متعلق جنھوں نے سنہ ۱۶۶ قبل مسیح میں Judaea کو Epiphanes کے جور و ستم سے آزاد کرایا تھا) -

**Maccaboy, -baw,** *n.*: عطر گلاب میں بسی ہوئی ہلاس ؛ معطر ؛ معطر ہلاس ؛ خوشبودار ناس -

**Mace,** *n.*: (تاریخ) (۱) گرز - (۲) عصائے شاہی ؛ عصائے حکومت - (۳) وہ چھڑی جس سے bagatelle (انٹے کی قسم کا ایک کھیل) کھیلتے ہیں -

*m. -bearer*: عصابردار -

**Mace,** *n.*: جوتری ؛ بسباسہ -

**Macedoine,** *n.*: جیلی میں ملے ہوئے پھل یا ترکاریاں -

**Macerate,** *v. t.* & *i.*: (۱) پانی وغیرہ ڈال کر ملائم کرنا - (۲) پانی میں بھگونے سے ملائم ہونا - (۳) فاقے کر کے سوکھنا ؛ گھلنا ؛ تحلیل ہونا -

**maceration,** *n.*: (۱) ملائم کرنا یا ہونا - (۲) فاقوں کے مارے دبلا ہونا -

**Machete**: دیکھو Matchet -

**Machiavel,** *n.*: (۱) عیار ؛ فطرتی ؛ چلتا پرزہ ؛ سازشی - (۲) دو رخا مدبر ؛ زمانہ ساز مدبر ؛ شاطر مدبر -

**Machiavellian,** *a.*: دو رخی ؛ زمانہ سازانہ ؛ شاطرانہ ؛ عیارانہ -

**Machiavellism,** *n.*: دو رخی حکمت عملی ؛ شاطرانہ ؛ حکمت عملی ؛ دو رخی پالسی -

**Machicolate,** *v. t.*: فصیل شہر یا شہر پناہ کی دیواروں میں سوراخ کرنا تاکہ اس میں سے بیرونی حملہ آوروں پر پتھر پھینکے جا سکیں ؛ روزن بنانا -

**machicolation,** *n.*: روزن سازی (فصیل میں) -

**Machicoulis,** *n.*: روزن سازی (فصیل وغیرہ میں) -

**Machinate,** *v.i.*: سازش کرنا ؛ ریشہ دوانی کرنا ؛ سانٹھ گانٹھ کرنا ؛ چالیں چلنا -

**machination,** *n.*: سازش ؛ ریشہ دوانی ؛ سانٹھ گانٹھ ؛ چال ؛ عیاری ؛ فتنہ پردازی -

**machinator,** *n.*: عیار ؛ سازشی ؛ چالباز ؛ مفتنی ؛ فتنہ جو -

**Machine,** *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) مشین ؛ کل ؛ آلہ (دخانی یا برقی وغیرہ) - (۲) بائیسکل ؛ ٹرائسکل - (۳) زندہ مشین ؛ کل کی طرح تیز اور باقاعدہ کام کرنے والا شخص (جسے ذہانت کا تعلق نہ ہو) - (۴) (مکانک) آلۂ نقل قوت ؛ محرک پرزہ یا کل - (۵) سیاسی نظام - (۶) مشین سے بنانا یا چلانا - (۷) مشین سے کام لینا - مشین چلانا -

*bathing m.*: دیکھو bathe -

*m. -gun*: مشین گن ؛ کلدار توپ -

*m.-made*: مشین کا بنا ہوا ؛ کل کا بنا ہوا -

*simple m.*: سادہ مشین ؛ ایسی مشین جس میں پرزے نہ ہوں جیسے بیرم -

**Machinery,** *n.*: (۱) کلیں ؛ مشینیں - (۲) کل کی بناوٹ ؛ ساخت ؛ کل پرزے - (۳) فنی تدبیریں یا ترکیبیں جن سے مصنف کام لے خصوصاً مافوق فطرت اشخاص یا واقعات کا ذکر -

**Machinist,** *n.*: کل ساز ؛ مشین ساز ؛ مشین مین ؛ مشین چلانے والا -

**Mackerel,** *n.*: ماکریل ؛ ایک قسم کی بحری مچھلی جو گرمیوں میں گروہ در گروہ کنارے پر آکر انڈے دیتی ھے اور کھانے میں لذیذ ہوتی ھے -

*m. breeze, gale*: تند ہوا جس میں ماکریل کا شکار آسانی سے ہو سکتا ھے -

*m.sky.*: ہلکے سفید بادلوں سے ڈھکا ہوا آسمان ؛ آب رواں کی سی چادر سے ڈھکا ہوا آسمان -

**Mackintosh,** *n.*: (۱) موم جامہ ؛ پانی روک (واٹر پروف) کپڑا - (۲) میکن ٹرش ؛ برساتی ؛ باراں کوٹ -

**Macle,** *n.*: (۱) دھرا بلورہ ؛ جڑواں بلورہ - (۲) (معدنی اشیا کا) سیاہ داغ ؛ کالا دھبا -

**Maconochie,** *n.*: ڈبوں کا دم پخت (گوشت) جو جنگ عظیم میں راتب میں ملتا تھا -

**Macrame** *n.*: (بٹے ہوئے تاگوں کی) جھالر ؛ حاشیہ -

**Macro –**: (سابقہ) طویل ؛ کلاں -

*macrocephalic*: کلاں سر ؛ بزرگ سر ؛ بڑ سرا -

*macrocosm*: (۱) کائنات ؛ عالم اکبر - (۲) کوئی بڑا کل جو بجائے خود ایک دنیا ہو -

*macrometer*: دور پیما -

*macroscopic*: وہ چیز جو خوردبین کی مدد کے بغیر نظر آئے -

**Macron,** *n.*: بڑا مد ؛ یہ نشان (-) جو حروف علت پر آواز کا مد ظاہر کرنے کے لیے لگاتے ہیں -

**Macula,** *n.* (pl. -ae): (۱) آفتاب کا سیاہ داغ ؛ معدنی اشیا کا سیاہ داغ - (۲) جلد کا دائمی داغ -

**macular,** *a*: جلد کے داغ کا -

**maculation,** *n.*: جلد میں داغ ہونا -

**Mad,** *a.*: (۱) مجنوں ؛ دیوانہ ؛ پاگل ؛ باولا ؛ سڑی ؛ سودائی - (۲) حواس باختہ ؛ بولایا ہوا ؛ مجنونانہ ؛ پاگلوں کا سا ؛ دیوانہ وار - (۳) (کسی چیز کے پیچھے) دیوانہ ؛ آپے سے باہر - (۴) (غصے سے) آگ بگولا - (۵) (روز مرہ) جھنجلایا ہوا ؛ جھلا یا ہوا - (۶) (جانور کے لئے) دیوانہ ؛ باولا وغیرہ -

*I ran like m.*: میں دیوانہ وار دوڑا -

*I was rather mad at missing my train*: گاڑی کے چھوٹ جانے سے طبیعت جھنجلا گئی -

*m. as a March hare*: دیکھو Hare -

*madcap*: شوریدہ سر ؛ وحشی -

*m. -doctor*: طبیب دیوانگان ؛ معالج دیوانگان -

*madhouse*: پاگل خانہ -

*m. minute* : گولی چلانے کی تعلیم میں بہت تیز مشق -
*madman* : دیوانہ -
*madwoman* : دیوانی -
**madly**, *adv.* : مجنونانہ ؛ احمقانہ ؛ دیوانہ وار -
**madness**, *n.* : خبط ؛ سودا ؛ جنون ؛ دیوانگی ؛ پاگل پن ؛ باولا پن ؛ انتہائی حماقت ؛ دیوانہ پن ؛ سودائی پن ؛ پگلا پن -
**Mad**, *v. t. & i.* : (شاذ) (۱) مجنون بنانا ؛ سودائی کرنا ؛ پاگل کرنا ؛ دیوانہ بنا دینا - (۲) مجنون ہونا ؛ سودائی ہونا ؛ سڑی ہونا -
*the madding crowd* : سکون دشمن عوام -
**Madam**, *n.* : بیگم ؛ خانم ؛ خاتون ؛ بانو -
*Madame*, *n.* : لفظ Madam کی فرانسیسی شکل -
*M. Tussaud's* : لندن میں مشہور لوگوں کے مومی پتلوں کی نمائش -
**Madapollam**, *n.* : ماتھا پولام ؛ ایک سوتی کپڑا جو پہلے ہندوستان میں بنا جاتا تھا -
**Madden**, *v. t. & i.* : (۱) دیوانہ کرنا ؛ پاگل بنانا ؛ مجنون کرنا ؛ سودائی کرنا ؛ آپے سے باہر کرنا - (۲) بر افروختہ کرنا ؛ برانگیختہ کرنا ؛ طیش دلانا - (۳) دیوانہ ہونا ؛ مجنون ہونا -
**maddeningly**, *adv.* : دیوانہ کن انداز سے ؛ جنون خیز اسلوب سے ؛ وحشت انگیز طرز سے وغیرہ -
**Madder**, *n.* : (۱) مجیٹھ ؛ میدر (ایک قسم کا پودا جو ہالستان اور ترکی میں پایا جاتا ہے) - (۲) رنگ جو اس پودے سے بنتا ہے -
**Made**, *a.*, p. p. of make : بنا یا ہوا -
*a m. man* : ایسا شخص جس کا دنیا میں کامیاب ہونا یقینی ہو -
*m. dish* : وہ کھانا جو کئی چیزوں سے مرکب ہو -
*m. gravy* : مصنوعی یخنی ؛ مصنوعی آبجوش ؛ ایسی یخنی جو مصنوعی طریقے سے مرکب کی گئی ہو -
**Madeira**, *n.* : (۱) مدیرا ؛ بحر اوقیانوس کا ایک جزیرہ - (۲) شراب مدیرا ؛ مدیرا کی سفید انگوری شراب -
*M. cake* : مدیرا کیک ؛ ایک طرح کا اسفنجی کیک -
*Mademoiselle*, *n.* (pl. *mesdemoiselles*) : فرانسیسی دوشیزہ یا معلمہ کا خطاب ؛ مس صاحب -
**Madia**, *n.* : میڈیا ؛ سورج مکھی کی قسم کا پھول -
*m. oil* : ایک تیل جو اس کے بیج سے نکالا جاتا ہے اور کھلی بنا کر جانوروں کو دیا جاتا ہے -
**Madonna**, *n.* : (۱) مریم عذرا - (۲) ان کی تصویر یا مجسمہ -
*M. lily* : سفید سوسن -
*Madrasah*, *Medresseh*, *n.* : مدرسہ ؛ مسلمانوں کا دار العلوم -
**Madrepore**, *n.* : (۱) ایک قسم کا بندھا ہوا مونگا - (۲) مرجان ؛ سفتہ - (۲) وہ کیڑا جس سے یہ مونگا پیدا ہوتا ہے -
**madreporic**, *a.* : مرجانی -
**madreporiform**, *a.* : مرجان نما ؛ مرجان صورت -
**Madrigal**, *n.* : مختصر عاشقانہ نظم ؛ دیہاتی عاشقانہ راگ ؛ گوال گیت ؛ عشقیہ ؛ شبابی نظم -
**madrigalian**, *a.* : اس نظم کے انداز کی ؛ عشقیہ ؛ شبابی (شاعری) -
**Maeceonas**, *n.* : ادب یا آرٹ کا سرپرست ؛ اہل ہنر کا قدردان (Horace اور Virgil کے مربی کا نام) -
**Maelstrom**, *n.* : (۱) ناروے کے مغربی ساحل کا گرداب - (۲) گرداب عظیم ؛ بڑا بیاری بھنور - (۳) گرداب بلا ؛ ورطۂ ہلاکت -
**Maenad**, *n.* : دیکھو - Bacchante
*Maestoso*, *adv.* : (موسیقی) استادی کی شان سے ؛ شاندار انداز سے -
*Maestro*, *n.* : استاد فن موسیقی ؛ ماہر موسیقی ؛ باکمال نغمہ نگار ؛ معلم موسیقی یا میر مطرب -
**Maffick**, *v. i.* : رنگ رلیاں منانا ؛ دھوم دھام سے خوشیاں منانا -
**Mafia**, *n.* : (۱) اہل سسلی (صقیلیہ) میں قانون شکنی - (۲) سسلی (صقیلیہ) کے قانون شکنوں کی جماعت -
**Mag**. *n.* : (عامیانہ) نصف پینی ؛ نیم پینی -
**Magazine**, *n.* : (زمانۂ جنگ میں) سامان جنگ اور رسد وغیرہ کا گودام ؛ میگزین - (۲) رسالہ ؛ جریدہ ؛ صحیفہ ؛ مجلہ -
*m. gun* : کرتوس دار بندوق -
**Magdalen**, **-lene**, *n.* : تائب کسبی -
**Magdalenian**, *a.* : آخری زمانۂ حجریہ کا -
**Mage**, *n.* : (قدیم) (۱) ساحر ؛ جادوگر - (۲) فاضل ؛ عالم -
**Magenta**, *n.* : ایک قسم کا شوخ قرمزی رنگ جو تارکول سے بنتا ہے -
**Maggot**, *n.* : (۱) بعض کیڑوں کی پہلی روپ - (۲) وہم ؛ خبط (مثلاً *m. in* one's *head*) -
**maggoty**, *a.* : جس میں گھن لگا ہو -
**Magi** : دیکھو - Magus
**Magian**, *a. & n.* : (۱) موبد ؛ مغ ؛ قدیم ایرانی پجاری - (۲) ساحر ؛ جادوگر -
**Magianism**, *n.* : موبدوں کا مذہب -
**Magic**, *a. & n.* : (۱) جادو ؛ سحر ؛ فسوں گری - (۲) جادو کا ؛ طلسمی -
*black m.* : سفلی جادو -
*m. lantern* : سیر بین -
*m. square* : طلسمی مربع ؛ نقش (جس میں ہر طرف سے اعداد کی میزان ایک ہی ہو) -
*natural m.* : وہ جادو جس کا روحوں سے تعلق نہ ہو -
*white m.* : علوی جادو -
**magical**, *a.* : ساحرانہ ؛ طلسمی ؛ جادو کا -
**magically**, *adv.* : جادو سے -
**Magician**, *n.* : جادوگر ؛ ساحر ؛ افسوں گر -
**Magilp** : دیکھو - Megilp
**Magisterial**, *a.* : (۱) مجسٹریٹ کا ؛ مجسٹریٹ کا ماتحت - (۲) حاکمانہ ؛ افسرانہ ؛ بااختیار - (۳) تحکمانہ ؛ نادری ؛ مختار کل (ڈکٹیٹر) کا سا - (۳) مستند -
**magisterially**, *adv.* : مجسٹریٹ کی حیثیت سے ؛ حاکمانہ انداز سے ؛ تحکمانہ طریقے سے ؛ مستند طور سے -
**Magistral**, *a.* : (۱) آقا کا ؛ مالک کا - (۲) (عطاری) طبیب کی خاص بیاض کا (نسخہ وغیرہ) -
*the m. staff* : مدرسے کے اساتذہ ؛ معلمین -
**Magistrate**, *n.* : (۱) مجسٹریٹ ؛ حاکم فوجداری (۲) آنریری مجسٹریٹ -
**magistracy**, *n.* : (۱) مجسٹریٹی ؛ عہدہ مجسٹریٹی - (۲) کل مجسٹریٹ مجموعی حیثیت سے -
**magistrateship**, *n.* : مجسٹریٹی -
**magistrature**, *n.* : مجسٹریٹی -

**Magma,** (pl.-ta,-s) (۱) معدنی ؛ حیوانی یا نباتی مادے کا فطیر - (۲) زمین کے نیچے کی رقیق تہ -

**MagnaC(h)arta,** *n.* : منشور اعظم ؛ منشور آزادی (یہ ایک منشور ھے جو سنہ ۱۲۱۵ ع میں انگریزوں نے بادشاہ John سے حاصل کیا تھا ؛ اس کی رو سے انگریزی قوم کو شخصی اور سیاسی آزادی حاصل ہوئی ) -

**Magnanimous,** *a.* : اولوالعزم ؛ کریم النفس ؛ عالی ہمت ؛ عالی ظرف ؛ بلند نظر ؛ بلند نظرت ؛ بلند حوصلہ ؛ بلند ہمت -

**magnanimously,** *adv.* : اولوالعزمانہ ؛ عالی ظرفی سے وغیرہ -

**magnanimity,** *n.* : اولوالعزمی ؛ عالی ظرفی وغیرہ -

**Magnate,** *n.* : (۱) بڑا آدمی - (۲) رئیس ؛ امیر ؛ صاحب ثروت ؛ معزز ؛ سر بر آوردہ ؛ مقتدر یا ممتاز شخص

**Magnesia,** *n.* : (۱) میگ نیشیا ؛ مگنیشیم کا آکسائیڈ - (۲) (عام استعمال) میگنیشیم کا ایک مرکب جو دوا کے طور پر استعمال ہوتا ھے -

**magnesian,** *a.* : میگ نیشیا کا -

**Magnesium,** *n.* : میگنیشیم ؛ ایک معدنی عنصر -

*m. light* : خیرہ کن روشنی جو میگنیشیم کے تار کے جلانے سے پیدا ہوتی ھے -

**Magnet,** *n.* : (۱) مقناطیس ؛ سنگ مقناطیس ؛ آہن ربا - (۲) قطب نما - (۳) (استعارتاً) شئے جاذب ؛ مرکز کشش ؛ دلکش چیز -

*horse-shoe m.* : نعل نما مقناطیس -

**Magnetic,** *a.* & *n.* : (۱) مقناطیسی - (۲) جاذب ؛ دلکش - (۳) مسمریزم کا ؛ عمل کشش کا - (۴) مقناطیس سے اثر پذیر ہونے والا -

*m.equator* : = Aclinic line

*m. needle* : دیکھو Needle -

*m. north* : دیکھو North -

**magnetics,** *n.* : علم مقناطیس ؛ مقناطیسیات ؛ اصول مقناطیس -

**magnetically,** *adv.* : مقناطیسانہ -

**Magnetism,** *n.* : (۱) مقناطیسیت - (۲) مقناطیسی کشش ؛ قوت مقناطیسی - (۳) کشش ؛ دلکشی -

*animal m.* : مقناطیس حیوانی ؛ مسمریزم ؛ عمل کشش ؛ قوت کشش -

*terrestrial m.* : مقناطیس ارضی ؛ کرۂ ارض کی مقناطیسی کشش -

**magnetist,** *n.* : (۱) مسمریزم دان ؛ عامل مسمریزم - (۲) عالم مقناطیس ؛ مقناطیس داں -

**Magnetite,** *n.* : مقنیطہ ؛ مقناطیسی لوہا ؛ آہن مقناطیسی -

**Magnetize,** *v. t.* : (۱) مقنانا (چ) ؛ (کسی چیز میں) مقناطیسی خاصیت پیدا کرنا - (۲) مقناطیسی اثر ڈالنا ؛ (مجازاً) کشش کا عمل کرنا - (۳) مسمریزم کے عمل سے بیہوش کرنا -

**magnetization,** *n.* : مقناؤ (چ) ؛ مقناطیسی خاصیت پیدا کرنا ؛ عمل کشش ؛ عمل مقناطیسی ؛ عمل مسمریزم -

**Magneto,** *n.* (pl.-os) : مقناطیسی برقی مشین ؛ میگنیٹو -

**Magneto-** : (لاحقہ) مقناطیسی -

*megnetoelectricity* : مقناطیسی برق -

*magnetograph* : (آلہ) مقناطیس نگار -

*magnetometer* : مقناطیس پیما -

**Magnific(al),** *aa.* : (قدیم) بزرگ ؛ کبیر ؛ عظیم ؛ اعلیٰ ؛ ارفع ؛ عظیم الشان ؛ رفیع الشان ؛ عالی شان -

*Magnificat,* *n.* : (لوقا کی انجیل میں) مریم عذرا کی مناجات -

**Magnificent,** *a.* : (۱) عظیم الشان ؛ رفیع الشان ؛ عالی شان ؛ شاندار - (۲) پر تکلف ؛ آراستہ پیراستہ - (۳) شاہانہ ؛ گراں قدر ؛ بیش بہا - (۴) (روز مرہ) بہت عمدہ ؛ بہت خوب -

**magnificence,** *n.* : شان و شوکت ؛ تزک و احتشام ؛ عظمت و جلالت ؛ جاہ و جلال ؛ رونق و شان ؛ کر و فر -

**magnificently,** *adv.* : نہایت تکلف سے ؛ شان و شوکت سے وغیرہ -

**Magnifico,** *n.* : (اطالیہ کے شہر وینس کا) رئیس -

**Magnify,** *v. t.* : (۱) کسی چیز کی ظاہری جسامت کو آلات کے ذریعے سے بڑھانا ؛ تکبیر کرنا - (۲) مبالغہ کرنا ؛ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا - (۳) (شاذ) بڑھانا - (۴) (قدیم) حد سے زیادہ تعریف کرنا ؛ آسمان پر چڑھانا -

**magnification,** *n.* : (۱) تکبیر - (۲) مبالغہ -

**magnifier,** *n.* : (۱) مکبر - (۲) مبالغہ کرنے والا -

**Magniloquent,** *a.* : (۱) شوکت الفاظ کا شائق ؛ شاندار الفاظ استعمال کرنے والا - (۲) شیخی باز - (۳) پر شوکت ؛ شاندار (عبارت) -

**magniloquence,** *n.* : شوکت الفاظ ؛ شاندار عبارت لکھنے کا شوق ؛ شیخی ؛ دوں کی لینا -

**magniloquently,** *adv.* : لفاظی سے ؛ بڑے شاندار الفاظ میں ؛ شیخی سے -

**Magnitude,** *n.* : (۱) قدر ؛ مقدار ؛ جسامت ؛ ضخامت ؛ حجم ؛ وسعت - (۲) اہمیت - (۳) (ہئیت) قدر ؛ اشراق ؛ ستاروں کی ظاہری روشنی کا درجہ -

*of the first m.* : بیحد اہم ؛ اہم ترین -

*first, seventh &c. m.* : قدر اول ؛ قدر ہفتم وغیرہ -

**Magnolia,** *n.* : مگنولیا ؛ ایک قسم کا درخت جس کے پھول اور پتے خوش رنگ ہوتے ہیں -

**Magnum,** *n.* : (شراب کا) بڑا شیشہ ؛ بڑی بوتل (جس میں دو quart شراب آتی ھے) -

**Magnum bonum,** *n.* : (۱) شاہ آلو ؛ ایک قسم کا آلو - (۲) بڑا زرد آلو جو پکانے کے کام آتا ھے -

*Magnum opus* : دیکھو opus -

**Magpie,** *n.* : (۱) ایک یورپی پرندہ جس کی دم لمبی نوکدار اور پر سیاہ و سفید ہوتے ہیں ؛ ایک قسم کی مینا - (۲) فضول گو ؛ یا وہ گو ؛ بکی - (۳) ایک قسم کا کبوتر - (۴) چاند ماری کا کوئی بیرونی حلقہ - (۵) رائفل کا نشانہ جو اس حلقے پر لگے -

**Magus,** *n.* (pl.-gi) : (۱) مغ ؛ ایران کا قدیم پجاری ؛ موبد - (۲) ساحر ؛ جادو گر -

*the three Magi* : تین دانایان مشرق جو مسیح کے پاس ان کی شیر خوارگی کے زمانے میں نذریں لیکر پہنچے تھے -

**Magyar,** *n.* & *a.* : (۱) مگیار (ہنگری کے اکثر باشندے جو تاتاری نسل سے ہیں) - (۲) مگیاری زبان ؛ اہل ہنگری کی زبان -

*Mahabharata,* *n.* : مہابھارت ؛ ہندوں کی مشہور قدیم رزمیہ نظم -

**Maharaja(h),** *n.* : مہاراجہ -

**Maharanee,** *n.* : مہارانی -

**Mahatma,** *n.* : مہاتما -

**Mahdi,** *n.* : مہدی موعود ؛ امام مہدی ؛ مہدی (سودان کی ہر

شورش کے تائد کے لیے استعمال ہونے لگا ھے) -

**Mahd (i) ism**, *n.*: مہدیت -

**Mah - jongg**, *n.*: چین کا ایک کھیل جس میں چار آدمی ۱۴۴ مہروں سے کھیلتے ھیں -

**Mahlstick.**: دیکھو Maulstick -

**Mahogany**, *n.*: (۱) مہاگنی ؛ ایک قسم کی سخت لکڑی جو امریکہ کے گرم حصوں میں پائی جاتی ھے (یہ لکڑی فرنیچر کے کام آتی ھے ' اس پر روغن نہایت عمدہ ھوتا ھے)- (۲) مہاگنی رنگ (سرخی مائل بادامی رنگ)- (۳) مہاگنی کا درخت - (۴) کھانے کی میز -

*have one's knees under person's m.*: کسی کے یہاں دعوت کھانا -

**Mahometan:** دیکھو Mohammedan

**Mahound**, *n.*: (قدیم) محمد (صلعم) -

**Mahout**, *n.*: مہاوت ؛ فیلبان -

**Mahratta**, *n.*: مرھٹا -

**Maid**, *n.*: (۱) لڑکی - (۲) کنواری لڑکی ؛ دو شیزہ ؛ باکرہ ؛ ناکت خدا لڑکی ؛ بن بیاھی لڑکی - (۳) بن بیاھی عورت - (۴) لونڈی ؛ باندی ؛ خادمہ ؛ ملازمہ ؛ کنیز ؛ مہری ؛ خواص -

*m. of honour*: بن بیاھی معزز خاتون جو ملکہ یا شہزادی کی مصاحبت میں رھتی ھے - (۲) پنیر کا کیک -

*old m.*: (۱) معمر ناکتخدا عورت ؛ سن رسیدہ کنواری - (۲) تاش کا ایک کھیل -

**maidish**, *a.*: کنواری لڑکیوں کی سی (بیجا شرم وغیرہ)

**maidy**, *n.*: چھوٹی سی لڑکی -

*Maidan*, *n.*: قواعد کا میدان ؛ پریڈ کا میدان -

**Maiden**, *n. & a.*: (۱) عذرا ؛ دو شیزہ ؛ ناکتخدا ؛ کنواری لڑکی ؛ لڑکی - (۲) بن بیاھی عورت - (۳) (تاریخ) گردن مارنے کا آلہ جو اڈنبرا مین استعمال کیا گیا تھا - (۴) (کرکٹ) خالی اوور (over) (جس میں کوئی رن نہ ہو)- (۵) جو ھنوز نر کےقریب نہ گئی ھو؛ کوری - (۶) (گھوڑا) جس نے کبھی گھوڑ دوڑ میں انعام نہ پایا ھو ؛ (۷) ایسے گھوڑے کی دوڑ - (۸) بیج سے اگا ھوا (ننھی پودا) - (۹) (سپاھی ؛ تلوار وغیرہ) نا آزمودہ ؛ نیا ؛ نئی -

*m. assize*: خالی اجلاس (عدالت کا) -

*maidenhair*: ایک قسم کا فرن جو بالچھڑ سے مشابہ ھرتا ھے -

*maidenhead*: دو شیزگی ؛ کنوار پنا ؛ کنوارپت ؛ بکارت -

*m. name*: (عورت کا) کنوار پنے کا نام ؛ شادی سے پہلے کا نام -

*m. speech*: دارالعوام میں کسی ممبر کی سب سے پہلی تقریر -

**maidenhood**, *n.*: دو شیزگی ؛ بکارت ؛ کنوار پن ؛ کنوارپت ؛ اچھوتا پن -

**maidenish**, *a.*: کنواریوں کے سی (بیجا شرم وغیرہ) -

**maidenlike**, *a.*: کنواریوں کا سا ؛ دوشیزہ وش -

**maidenly**, *a.*: کنواریوں کے شایان شان -

**Maieutic**, *a.*: سقراطی (منہاج تحقیق)؛ سقراطی (طریق بحث)-

**Mail**, *n.*: زرہ بکتر ؛ جوشن ؛ چار آئینہ -

**Mail**, *v. t.*: چار آئینہ پہننا ؛ زرہ پہننا ؛ زرہ بکتر سے آراستہ ھونا -

*mailed fist*: (مجازاً) جبر و تشدد ؛ پنجۂ فولاد -

**Mail**, *n. & v. t.*: (۱) ڈاک ؛ ڈاک کا تھیلا ؛ ڈاک (کا انتظام) (۲) ڈاک میں خط ڈالنا -

*m. - cart*: (۱) ڈاک کا تانگہ - (۲) بچوں کی گاڑی -

*m. - coach*: (۱) ڈاک کا تانگہ - (۲) (سابق) ڈاک کی شکرم -

*m. (train)*: ڈاک گاڑی -

**Maim**, *v. t.*: (۱) لنگڑا کرنا ؛ لولا کرنا ؛ ھاتھ پیر کاٹ ڈالنا - (۲) (مجازاً) نکما کر دینا ؛ بیکار کر دینا -

**Main**, *n.*: (۱) مرغوں کی لڑائی ؛ مرغوں کی پالی - (۲) (نرد میں) پانچ سے نو تک کوئی عدد جو پانسہ پھینکنے والا پھینکنے سے پہلے پکارتا ھے -

**Main** *n.*: (۱) زور و قوت ؛ قوت بازو - (۲) (شاعری) کھلا سمندر ؛ محیط ؛ بحر ذخار - (۳) بڑی نالی ؛ آب گزر ؛ بدرو وغیرہ -

*in the m.*: زیادہ تر -

*with might & m.*: پوری قوت سے -

*Spanish m.*: دیکھو Spanish -

**Main**, *a.*: (۱) پوری (قوت) ؛ ایڑی چوٹی کا (زور)- (۲) اصلی ؛ مرکزی ؛ بڑا ؛ صدر - (۳) خاص ؛ سب سے مقدم ؛ سب سے اھم -

*have an eye to the m. chance*: اپنی ذاتی غرض کو مد نظر رکھنا -

*m. brace*: (جہاز رانی) وہ رسی جو مستول کے آزد نڈے سے بندھی رھتی ھے -

*m. deck*: عرشۂ کلاں ؛ بڑا ڈیک -

*m. line*: مین لائن ؛ اصلی لائن ؛ بڑی سڑک -

*mainland*: بر اعظم -

*mainmast*: سب سے بڑا مستول -

*m. point*: اصلی بات -

*mainsail*: سب سے بڑا بادبان -

*mainspring*: (۱) اصلی کمانی ؛ بڑی کمانی- (۲) اصل محرک-

*mainstay*: (۱) اگلے مستول کی بڑی سہارے کی رسی - (۲) (مجازاً) سب سے بڑا سہارا ؛ وہ چیز جس پر دار و مدار ھو -

*m.-top*: نچلے بڑے مستول کے اوپر کا تختہ -

*m. yard*: سب سے بڑے پال کا ڈنڈا -

*splice the m. brace*: خوب شراب پینا ؛ جی کھول کر لنڈھانا ؛ چھک کر پینا -

**mainly**, *adv.*: زیادہ تر -

**Maintain**, *v. t.*: (۱) قائم رکھنا ؛ جاری رکھنا ؛ کرتے رھنا (۲) (کسی شخص کو کسی حالت میں) قائم رکھنا ؛ سنبھالے رھنا ؛ سہارا دیئے رھنا ؛ قابض رکھنا - (۳) (اپنا) خرچ چلانا ؛ حیثیت قایم رکھنا - (۴) خرچ اٹھانا ؛ کفالت کرنا ؛ خبر گیری کرنا ؛ پرورش کرنا - (۵) تائید کرنا ؛ حمایت کرنا - (۶) وثوق سے کہنا ؛ دعوے سے کہنا -

**maintainable**, *a.*: قابل حمایت ؛ قابل تائید ؛ قیام پذیر -

**Maintenance**, *n.*: (۱) پرورش ؛ سہارا ؛ حفاظت ؛ حمایت ؛ خبر گیری (۲) روٹی کپڑا ؛ نان و نفقہ ؛ ما یحتاج ؛ ضروریات زندگی - (۳) (قانون) کسی فریق مقدمہ کی ناجائز امداد -

*cap of m.*: (۱) کلاہ حکومت ؛ کلاہ منصب - (۲) کلاہ شاھی جسے جلوس میں بادشاہ کے آگے لے چلتے ھیں -

**Maize**, *n.*: مکئی کا پودا ؛ مکئی -

**Maizena**, *n.*: مکئی کا آٹا -

**Majestic**, *a* : عالیشان ؛ پرشکوہ ؛ باوقار ؛ شاندار ؛ شاہانہ ؛ رعبدار ؛ عظیم الشان

**majestically**, *adv.* : شان و شکوہ سے ؛ کروفر سے ؛ شان و شوکت سے ؛ جاہ و جلال سے

**Majesty**, *n.* : (۱) شان و شوکت ؛ شان و شکوہ ؛ جاہ و جلال ؛ عظمت و جلالت ؛ عظمت و جلال ؛ کروفر ؛ رعب داب ؛ دبدبہ ؛ طنطنہ ؛ وقار - (۲) منصب شاہی ؛ فرمانروا قوت - (۳) ( عیسوی تثلیث ) باپ یا بیٹے کی تصویر نور کے ہالے میں -

*Her majesty* : ملکۂ معظمہ -

*His majesty* : ملک معظم -

*Your majesty* : حضور ؛ جلالت مآب ؛ جلالت الملک -

**Majolica, Maio-**, *n.* : (۱) اطالیہ کے قدیم نقشی ظروف - (۲) ان کی نقل جو آج کل بنائی جاتی ھے -

**Major**, *n.* : میجر ( فوجی عہدہ دار جو کپتان سے بڑا اور لفٹنٹ کرنل سے چھوٹا ہوتا ھے ) -

**majorship**, *n.* : عہدۂ میجر ؛ میجری -

**Major**, *a.* & *n.* : (۱) ( دو شخصوں یا چیزوں میں ) بڑا ؛ بزرگ؛ کبیر؛ اکبر ؛ اعظم - (۲) (مدرسوں میں) ایک نام کے دو لڑکوں میں سے بڑا لڑکا - (۳) بالغ ؛ بالغہ - (۴) ( منطق ) کبری -

*drum m.,bugle m.* : کسی دستے کا صدر نقارچی؛ بگلچی وغیرہ -

*m. axis* : محور اعظم -

*m.-domo* : ( اطالیہ اور ہسپانیہ ) شاہی محل کا میز سامان - (۲) ( غلط استعمال ) گھر کا داروغہ -

*m. epilepsy* : اصلی صرع -

*m. general* : دیکھو officer

*m. part* : اکثریت ؛ بڑا حصہ -

*m. premiss* : ( قضیہ ) کبری -

*m. prophets* : دیکھو prophet

*m. term* : ( منطق ) حد کبری -

*m. third* : ( موسیقی ) ؛ سوم کبری ؛ سوم کبیر ؛ ایک اور تین کا درمیانی وقفہ -

*sergeant m.* : دیکھو sergeant

**Majority**, *n.* : (۱) اکثریت ؛ کثرت تعداد ؛ کثرت رائے ؛ غلبۂ آرا ؛ بڑا حصہ - (۲) بلوغ ؛ سن بلوغ - (۳) میجری ؛ میجر کا عہدہ -

*absolute m. of votes* : کل رائے دینے والوں کی نصف سے زیادہ تعداد -

*attain m.* : بالغ ہونا ؛ سن بلوغ کو پہنچنا -

*join the m.* : مرجانا ؛ مردوں میں شامل ہوجانا -

*the majority* : رفتگان ؛ مردے -

**Majuscule**, *a.* & *n.* : ( قدیم کتبوں میں ) بڑے حروف -

**majuscular**, *a.* : بڑے حروف سے متعلق -

**Make**, *v. t.* & *i.* : (۱) بنانا ؛ پیدا کرنا ؛ خلق کرنا - (۲) تصنیف کرنا ؛ تالیف کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا ؛ تحریر کرنا وغیرہ - (۳) تیار کرنا ؛ بنانا ( چائے وغیرہ ) ؛ بچھانا ، درست کرنا ( بستر وغیرہ ) - (۴) کرنا ؛ عمل میں لانا ، برپا کرنا - (۵) ہونا - (۶) قائم کرنا ؛ بنانا ؛ وضع کرنا ( قانون ، قواعد ) - (۷) پورا کرنا ؛ ( کورم ، مقررہ تعداد ) (۸) کرنا ( شک ، تامل وغیرہ ) - (۹) ( جہاز رانی ) نظر آنا ( ساحل ) ، پہنچنا ( کسی مقام پر ) - (۱۰) میزان ہونا ؛ حاصل ہونا - (۱۱) بن جانا ، ہوجانا - (۱۲) ہونا ؛ شمار ہونا - (۱۳) کام دینا - (۱۴) ثابت ہونا (۱۵) حاصل کرنا ؛ کمانا ؛ پیدا کرنا ( *m. money* ) - (۱۶) ہاتھ بنانا ؛ پتا بنانا ؛ پتے ملانا یا پھینٹنا - (۱۷) ( کسی مقام کی طرف ) جانا ؛ رخ کرنا - (۱۸) بنانا ؛ کامیاب بنانا - (۱۹) کردینا ؛ بنا دینا - (۲۰) جھوٹ موٹ ظاہر کرنا - (۲۱) خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ اندازہ کرنا - (۲۲) ( کوئی کام ) کرنے پر مجبور کرنا ؛ کرانا - (۲۳) ( لڑائی ) لڑنا ؛ ( جنگ ) کرنا - (۲۴) جسمانی حرکت کرنا - (۲۵) ( سفر ، کوشش ، ابتدا وغیرہ ) کرنا - (۲۶) ( فاصلہ ) طے کرنا ؛ قطع مسافت کرنا - (۲۷) ( دریا میں ) مد یا جزر ہونا -

*"find" makes "found" in the past tense* : لفظ find ماضی میں found ہو جاتا ھے -

*good daughters m. good wives* : اچھی لڑکیاں اچھی بیویاں ہوتی ہیں -

*he made as if* : اس نے یہ ظاہر کیا کہ -

*he makes Richard die in 1026* : اس نے رچرڈ کی موت سنہ ۱۰۲۶ میں دکھائی ھے -

*It makes no difference* : اس سے کچھ فرق نہیں پڑتا -

*m. a bag* : بہت سے جانور شکار کرنا -

*m. a bow* : آداب بجا لانا ؛ تسلیم کرنا ؛ کورنش کرنا -

*m. a face or or faces* : دیکھو Face -

*m. a fire* : سلگانا -

*m. a good breakfast* : اچھی طرح ناشتہ کرنا -

*m. after* : ( قدیم ) تعاقب کرنا -

*m. against* : (کسی بات کا کسی شخص کے) خلاف ہونا؛ خلاف پڑنا -

*m. a hash of* : دیکھو Hash -

*m. an example, exhibition, fool, beast (of oneself)* : دیکھو Example, Exhibition, Fool, Beast -

*m. away* : چمپت ہوجانا ؛ بھاگ جانا -

*m. away with* : (۱) الگ کرنا ؛ پیچھا چھڑانا - (۲) مارڈالنا ؛ کام تمام کردینا - (۳) اڑا دینا ؛ ٹھکانے لگا دینا ( دولت ) -

*make-bate* : ( قدیم ) فتنہ انگیز ؛ فتنہ پرداز -

*m. believe* : ( کوئی کام ) جھوٹ موٹ کرنا -

*m.-believe* : بناوٹ ؛ دکھاوا ؛ ظاہر داری -

*m. for* : (۱) باعث ہونا ( راحت وغیرہ کا ) - (۲) قائل ہونا ؛ تائید کرنا ( رائے یا خیال کی ) (۳) ( کسی طرف ) رخ کرنا ؛ جانا ؛ دھاوا کرنا ؛ حملہ کرنا -

*m. friends* : دیکھو Friend -

*m. fun of* : بنانا -

*m. game of* : تضحیک کرنا ؛ ہنسی اڑانا -

*m. good* : دیکھو Good -

*m. hay* : دیکھو Hay -

*m. head or tail of* : دیکھو Head -

*m. it hot* : دیکھو Hot -

*m. it up* : ( آپس میں ) مصالحت ہوجانا -

*m. light of* : دیکھو Light -

*m. love* : دیکھو Love -

*m. much of* : (۱) ( موقع پر ) اچھی طرح فائدہ اٹھانا - (۲) بہت اہمیت دینا -

*m. oneself scarce* : دیکھو scarce -

*m. or mar* : بنا نا یا بگا ڑ نا -

*m. out* : (۱) ترتیب دینا ؛ تحریر کرنا (دستاویز، فہرست وغیرہ) - (۲) جوں توں کرکے پورا کرنا - (۳) ثابت کرنا - (۴) معنی یا (مفہوم) سمجھنا - (۵) پرانے کتبوں یا شکستہ تحریر وغیرہ کو پڑھنا - (۶) (دور سے) دیکھ لینا یا پہچان لینا -

*m. over* : حوالے کرنا ؛ منتقل کرنا -

*makepeace* : صلح کرانے والا -

*m. place, m. room*: جگہ دینا ؛ جگہ چھوڑنا -

*m. sail* : (۱) (جہاز کا) روانہ ہونا - (۲) مزید باد بان چڑھانا -

*makeshift* : وہ چیز جو دفع الوقتی کے لئے ہو ؛ عارضی تدبیر یا انتظام -

*m. sure* : دیکھو sure -

*m. up* : (۱) (کمی) پوری کرنا ؛ تکمیل کرنا ؛ تعداد پوری کرنا - (۲) تلافی کرنا - (۳) (دوا یا نسخہ) بنانا ؛ (گھاس کے گٹھے وغیرہ) بنانا - (۴) اکٹھا کرنا (رقم ، مجموعہ) - (۵) (طباعت) کالم بندی یا صفحہ بندی کرنا - (۶) ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا ؛ تحریر کرنا (فہرست ، دستاویز وغیرہ) - (۷) گھڑنا (قصہ) - (۸) (اجزا کا) مل کر بنانا (کل مجموعہ) - (۹) (تھیٹر) ایکٹر کا روپ بھرنا ؛ بھیس بدلنا - (۱۰) تصفیہ کرنا (نزاع کا) - (۱) ایکٹر کا بھیس ؛ بھروپ - (۲) غازہ ، روغن ، وغیرہ جو اس کے لئے استعمال ہو - (۳) من گھڑت ؛ گھڑا ہوا قصہ -

*m. up* one's *mind* : مصمم ارادہ کرلینا ؛ طے کرلینا ؛ ٹھان لینا -

*m. up to*: (۱) معاشقہ کرنا - (۲) خوشامد کرنا ؛ درباداری کرنا -

*m. way* : ترقی کرنا -

*makeweight* : (۱) پا سنگ - (۲) برائے بیت ؛ بھرتی کا (شخص) - (۳) (مجازاً) بھرتی کی دلیل یا بات -

*one swallow does not m. a summer.* : اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا -

*this makes a pleasant reading* : یہ دل کش تحریر ہے -

*this makes the tenth time* : یہ دسویں بار ہے -

*to m. a book* : ایک ہی گھوڑ دوڑ وغیرہ کے متعلق بہت سی شرطیں بدنا -

*to m. a corner in the wheat*: گیہوں کا سارا بازار خرید لینا -

*to m. a house.* : چالیس ارکان پارلیمنٹ کا جمع ہونا -

*to m. a leg* : (قدیم) ایک پیر پیچھے ہٹا کر تعظیم کے لئے جھکنا -

*to m. mony* : دیکھو Money -

*two and two m. four* : دو اور دو چار ہوتے ہیں -

*what do you m the time*: آپ کے خیال میں کے بجے ہیں ؛ کیا وقت ہے -

*will you m. one of the party* : کیا آپ بھی پارٹی میں شریک رہینگے -

**Make**, *n.* : (۱) ساخت ؛ بناوٹ ؛ کاٹھی ؛ جثہ ؛ ترکیب ؛ صنعت ؛ تراش خراش ؛ وضع قطع - (۲) فطرت ؛ سرشت ؛ انداز طبیعت ؛ افتاد طبع ؛ سیرت ؛ نہاد - (۳) (برق) تماس ؛ نقطۂ تماس -

*American m.* : امریکہ کی بنی ہوئی چیزیں -

*on the m.* : (عامیانہ) روپیہ کمانے پر تلا ہوا -

**Maker**, *n* : بنانے والا ؛ خالق ؛ صانع ؛ صناع ؛ صنعت گر -

*the, our, &c., M.* : آفریدگار ؛ خالق ؛ خدائے تعالیٰ -

**Making**, *n.* : (۱) بنانا وغیرہ - (۲) (جمع) آمدنی ؛ منافع - (۳) (جمع) ضروری اوصاف ؛ لازمی صفات ؛ امتیازی خصوصیات

**Mal-** : (سابقہ) (۱) خراب ؛ برا ؛ ناقص (مثلاً maltreat وغیرہ) (۲) = un (مثلاً maladroit وغیرہ) -

**Malacca**, *n* : ملاکا : جزیرہ نمائے ملایا کا ایک ضلع ؛ اس ضلع کا صدر مقام -

*M. cane* : ملاکا کی کھجور کی چھڑی -

**Malachite**, *n.*: ملاکیٹ ؛ ایک سبز رنگ کی معدنی شے جو تانبے کے کاربونیٹ سے مرکب ہے -

**Malaco-**: (سابقہ) - نرم ؛ ملائم -

*malacoderm* : نرم یا ملائم جلد والا جانور ؛ حشرات الارض کی ایک قسم -

*malacologist* : صدفیات دان ؛ ماہر صدفیات -

*malacology* : صدفیات -

*malacopterygian* : نرم بازو (مچھلی) -

*malacostracan* : سخت خول جانوروں کی ایک قسم -

**Maladjustment**, *n.* : (۱) بے ترتیبی ؛ ابتری - (۲) بے آہنگی ؛ ناسازی - (۳) عدم مطابقت -

**Madministration**, *n.* : بد نظمی ؛ بد عملی ؛ بد انتظامی -

**Maladroit**, *a.* : بد سلیقہ ؛ بھدا ؛ اناڑی -

**maladroitly**, *adv.* : بد سلیقگی سے ؛ بھدے پن سے ؛ اناڑی پن سے

**maladroitness**, *n.* : بد سلیقگی ؛ بھدا پن ؛ اناڑی پن -

**Malady** *n.* : (لغوی اور مجازی) مرض ؛ عارضہ ؛ بیماری ؛ آزار ؛ روگ ؛ علت ؛ علالت -

*Malafide, adv. & a.* : (۱) ناجائز - (۲) بدنیتی سے -

**Malaga**, *n.* : (۱) ملاگا (اسپین کے جنوب میں ایک بندرگاہ) - (۲) ملاگا کی سفید شراب -

**Malagasy**, *a & n.* : مدغاسکری (زبان) ؛ مدغاسکر کا باشندہ -

**Malaise**, *n.* : (طبیعت) کی بد مزگی ؛ بے کیفی ؛ الجھن (بغیر کسی خاص بیماری کے) -

**Malanders, mallen**, *n.* pl.: گھوڑوں کے گھٹنے کے پیچھے داد کی قسم کی پھنسیاں -

**Malapert**, *a. & n.*: (قدیم) بد تمیز ؛ شوخ دیدہ ؛ گستاخ ؛ بے ادب -

**Malaprop(ism)**, *n.*: بے موقع یا غلط استعمال الفاظ جس پر ہنسی آئے ؛ بے تکا پن -

**malapropian**, *a.* : بے تکا -

**Malaprapos**, *adv. a. & n.*: (۱) بے موقع ؛ بے محل ؛ بے جوڑ ؛ بے تک - (۲) بے موقع یا بے ڈھنگی بات یا حرکت ؛ بے وقت حادثہ -

**Malar**, *a & n.* : رخساری (ہڈی) ؛ گال کی (ہڈی) -

**Malaria**, *n.* : (۱) ہوائے فاسد ؛ ابخرات فاسد (جو کیچڑ سے پیدا ہوں) - (۲) ملیریا بخار ؛ موسمی بخار ؛ دملی بخار -

**malarial, malarian**, *aa.*: ملیریائی ؛ ملیریا کا -

**malarious**, *a.*: فاسد ؛ ملیریا بھری (ہوا وغیرہ) -

**Malay**, *a. & n.*: جزائر شرق الہند اور ملاکا کی زبان یا ان مقامات کا باشندہ ؛ ملا ری ؛

*M.fowl* : ملاوی مرغ

**Malayan**, *a. & n.* : ملاوی -

**Malayalam**, *n.* : ملیالم -

**Malcontent**, *a. & n.*: (بادشاہ یا حکومت سے) بیزار ؛ آمادۂ بغاوت ؛ شورش پسند -

**Male**, *a.* & *n.*: (۱) مذکر ؛ نرینہ ؛ نر - (۲) (مشین) نر پیچ (جو کسی سوراخ میں داخل ہوتا ہو) - (۳) مرد ؛ نر - (۴) وہ لفظ جس کا صرف آخری بول دوسرے لفظ کے آخری بول کا قافیہ ہو -

**Male-**: (سابقہ) بد -

**Malediction**, *n.*: بد دعا ؛ سراپ ؛ کوسنا -

**maledictory**, *a.*: بد دعا بھری (تقریر وغیرہ) -

**Malefactor**, *n.*: (۱) بدمعاش ؛ مجرم - (۲) (کسی کے ساتھ) برائی کرنے والا ؛ ستم گر ؛ موذی -

**malefaction**, *n.*: مجرمانہ خصلت ؛ جرم ؛ بد معاشی ؛ جوروستم ؛ ایذارسانی -

**Malefic**, *a.*: سفلی ؛ موذی (جادو وغیرہ) -

**Maleficent**, *a.*: (۱) مضر ؛ باعث مضرت ؛ باعث ایذا ؛ موجب آزار - (۲) مجرمانہ ؛ بدمعاشی کا -

**maleficence**, *n.*: مضر ہونا ؛ باعث ایذا ہونا ؛ بدمعاشی ؛ مجرمانہ خصلت -

**malevolent**, *a.*: بد خواہ ؛ بد اندیش ؛ بد باطن ؛ کینہ ور ؛ کینہ توز ؛ خبیث -

**malevolence**, *n.*: کینہ ؛ بغض ؛ بد خواہی ؛ بداندیشی ؛ بد باطنی ؛ خبث ؛ خباثت -

**malevolently**, *adv.*: ازراہ بداندیشی ؛ از راہ بد باطنی ؛ کینے سے ؛ خباثت سے ؛ بغض سے -

**Malfeasance**, *n.*: (قانون) فعل ناجائز ؛ بد عنوانی (خصوصاً ملازمان سرکار کی) -

**malfeasant**, *a.* & *n.*: بدعنوانی کا مرتکب -

**Malformation**, *n.*: (خلقت میں) نقص ؛ ساخت میں خرابی -

**malformed**, *a.*: ناقص -

**Malice**, *n.*: (۱) کینہ ؛ بغض ؛ عداوت ؛ عناد ؛ بد باطنی ؛ خبث - (۲) ستم ظریفی ؛ شرارت ؛ (قانون) بدنیتی ؛ مخاصمت ؛ خصومت -

*m. prepense*: دیکھو Prepense -

*bear m. (to)*: کینہ رکھنا ؛ بغض رکھنا -

**malicious**, *a.*: کینہ توز ؛ کینہ ور ؛ خبیث ؛ بد باطن ؛ بدنیتی کا ؛ معاندانہ -

**maliciously**, *adv.*: کینہ توزانہ ؛ کینہ ورانہ ؛ خبث باطن سے ؛ بدنیتی سے ؛ عداوت سے ؛ معاندانہ -

**Malign**, *a.*: (۱) موذی ؛ مضرت رساں ؛ مہلک - (۲) شدید یا متعدی (مرض) - (۳) (شاذ) کینہ ور ؛ خبیث ؛ بد باطن -

**malignly**, *adv.*: کینہ توزانہ ؛ کینہ ورانہ ؛ ازراہ بغض و عداوت ؛ ازراہ حسد و کینہ ؛ دشمنی سے ؛ عداوت سے وغیرہ -

**Malign**, *v. t.*: بد نام کرنا ؛ تہمت لگانا -

**Malignant**, *a.* & *n.*: (۱) کینہ توز ؛ کینہ ور ؛ کینہ ورانہ ؛ خبیثانہ ؛ بغض و عداوت کا ؛ بیر بھرا - (۲) (بیماری) سخت ؛ شدید ؛ متعدی - (۳) (تاریخ) طرف داران چارلس اول -

*m. cholera*: شدید ہیضہ ؛ مہلک ہیضہ -

**malignancy**, *n.*: بغض ؛ کینہ ؛ بیر ؛ عداوت ؛ دشمنی ؛ خصومت ؛ خبث باطن ؛ خباثت -

**malignantly**, *adv.*: ازراہ بغض و عداوت ؛ خباثت سے وغیرہ -

**Malignity**, *n.*: (۱) کینہ ؛ بغض ؛ عداوت ؛ بیر ؛ دشمنی ؛ خصومت ؛ خباثت ؛ خبث باطن - (۲) تیزی ؛ شدت ؛ سختی ؛ متعدی ہونا (بیماری کا) -

**Malinger**, *v. i.*: بیمار بننا ؛ بیماری کا بہانہ کرنا ؛ دانستہ بیمار پڑنا ؛ بیماری کو طول دینا -

**malingerer**, *n.*: بیمار بننے والا ؛ بیماری کا بہانہ کرنے والا ؛ بیماری کو طول دینے والا -

**Malism**, *n.*: شریت (یہ نظریہ کہ دنیا شر محض ہے) -

**Malison**, *n.*: (قدیم) بد دعا -

**Mall**, *n.*: (۱) ٹھنڈی سڑک ؛ خیاباں (۲) (تاریخ) Pall-Mall کھیلنے کا خیاباں یا وہ چوگان جس سے یہ کھیل کھیلا جاتا تھا -

*the Mall*: سنٹ جیمس پارک لندن کی ایک سڑک ' پہلے یہ ایک خیابان تھا جہاں Pall-Mall کھیلا جاتا تھا -

**Mallard**, *n.*: (۱) جنگلی بطخ - (۲) اسکا گوشت -

**Malleable**, *a.*: (۱) (دھات) متورق ؛ جس کے ورق اتارے جاسکیں - (۲) (مجازاً) لوچ دار ؛ تشکیل پذیر ؛ اثر پذیر

**malleability**, *n.*: (۱) تورق - (۲) لوچ ؛ تشکیل پذیری ؛ اثر پذیری -

**Mallet**, *n.*: (۱) موگرا ؛ موگری ؛ کوبہ ؛ موسل - (۲) پولو وغیرہ کھیلنے کا چوگان -

*Malleus*, *n.*: کان کی ہڈی ؛ استخوان گوش -

**Mallow**, *n.*: ایک جنگلی پودا جس کا تنا اور پتیاں روئیں دار اور پھول ارغوانی ہوتے ہیں -

**Malm**, *n.*: (۱) نرم چاک کی چٹان ؛ دودھیا چٹان - (۲) ریت اور نباتی کھاد سے مرکب مٹی جو اس چٹان کے ٹوٹنے سے بنتی ہے -

**Malmaison**, *n.*: ایک سرخ رنگ کا پھول -

**Malmsey**, *n.*: یونان اور اسپین وغیرہ کی تیز اور شیریں شراب -

**Malnutrition**, *n.*: (۱) ناکافی غذائیت ؛ غذائیت کی کمی - (۲) ناکافی غذا پہنچنا ؛ ناقص تغذیہ ؛ غذا کی کمی -

**Malodorous**, *a.*: بد بودار ؛ متعفن -

**Malpractice**, *n.*: (۱) ناجائز فعل ؛ بدعنوانی ؛ بد دیانتی ؛ بے ضابطگی - (۲) (طبیب کی) علاج میں غفلت یا غلط علاج ؛ سوء علاج ؛ غفلت مجرمانہ - (۳) خیانت -

**Malt**, *n.*: (۱) شراب سازی کے لئے تیار کئے ہوئے جو یا کوئی اور اناج ؛ شعیرہ -

*extract of m.*: جوہر شعیر -

*m.-house*: شیرہ بنانے اور رکھنے کی جگہ -

*m. liquor*: شراب شعیر ؛ جو کی شراب -

*m.-worm*: (مجازاً) پکا شرابی -

**Malt**, *v. t.* & *i.*: (۱) اناج کا malt (شعیرہ) بنانا - (۲) بیج کا خشک سالی کے سبب سے شعیرے کی طرح ہوجانا -

**Malta**, *n.*: مالٹا ؛ بحر روم کا ایک جزیرہ

*M. fever*: مالٹی بخار -

**Maltese**, *a.* & *n.* (pl. same): مالٹی زبان ؛ اہل مالٹا ؛ مالٹی -

*M. cat*: مالٹا کی خوبصورت بلی جو پالی جاتی ہے -

*M. cross*: دیکھو Cross -

*M. dog* : مالٹا کا خوبصورت کتا جو پالا جاتا ھے -

**Maltha**, *n.* : تیر و موم کا گارا ؛ موم اور تیر کی کیچ -

**Malthusian**, *a.* & *n.* : مال تھوسی ؛ مال طوسی ؛ مال طوس ( T. R. Malthus المتوفی سنہ ۱۸۳۵ ) کا پیرو ( مالطوس نے یہ نظریہ پیش کیا تھا کہ آبادی کا حد سے زیادہ تیزی سے بڑھنا تمدن کے لئے ہلاکت کا پیش خیمہ ھے اس لئے ضبط نفس سے کام لے کر اسے روکنا چاھئے ) -

**Malthusianism**, *n.* : مالطوسیت ؛ مالطوسی نظریہ -

**Malting**, *n.* : (۱) اناج کا شعیرہ بنانا وغیرہ - (۲) شعیرے کا گودام یا کارخانہ

**Maltose**, *n.* : ( کیمیا ) شعیری شکر -

**Maltreat**, *v. t.* : بد سلوکی کرنا ؛ بری طرح پیش آنا ؛ برا برتاو کرنا -

**maltreatment**, *n.* : بد سلوکی ؛ برا سلوک

**Maltster**, *n.* : شعیرہ ساز ؛ شعیرہ فروش -

**Malvaceous** *a.* : Mallow کی قسم کا ( پودا ) -

**Malversation**, *n.* : (۱) خیانت عاملانہ (۲) غبن ؛ خیانت ؛ تصرف بے جا -

**Mamelon**, *n.* : گول ٹیلا یا پہاڑی -

**Mameluke**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) مملوک ؛ اس فوجی جماعت کا ایک رکن جس نے سنہ ۱۲۵۴ ء میں مصر پر قبضہ کر لیا تھا ' ابتدا میں یہ لوگ کوہ قاف کے رھنے والے غلام تھے - (۲) غلام -

**Mamilla**, *n.* : (۱) بھٹنی ؛ سر پستان - (۲) پستانی شکل کا عضو وغیرہ -

**mamillary**, *aa.* : پستانی ؛ پستان کا ؛ پستان آسا -

**mamillate, mamillated**, *a.* : پستاندار ؛ پستان والی -

**mamilliform**, *a.* : پستان نما -

**Mam(m)a**, *n.* : ( بچے ) اماں ؛ اماں جان ؛ امی ؛ امی جان -

**Mamma** *n.* ( pl. -ae ). : (۱) تھن ؛ پستان - (۲) نر کا تھن جیسا عضو -

**mammary**, *a.* : پستان کا ؛ تھن کا -

**mammiferous**, *a.* : تھن دار ؛ پستان دار -

**mammiform**, *a.* : تھن جیسا ؛ پستان نما -

**Mammal**, *n.* : دودھ پلانے والا جانور -

*Mammalia*, *n.* pl. : ذوات الثدی ؛ دودھ پلانے والے جانور ؛ تھن دار جانور -

**mammalian**, *a.* & *n.* : ذوات الثدی کے متعلق ؛ دودھ پلانے والے جانوروں کے متعلق -

**mammalogist**, *n.* : ماہر علم ذوات الثدی -

**mammalogy**, *n.* : علم ذوات الثدی -

**Mammaliferous**, *a.* : ( ارضیات ) ( وہ زمین ) جس میں تھن دار جانوروں کے اجزا ھوں -

**Mammee**, *n.* : امریکہ کے گرم خطے کا درخت جس کا رنگ زرد اور گودا ملائم ھوتا ھے -

**Mammon**, *n.* : (۱) دولت کا بت ؛ زر علیہ السلام ؛ دولت کا شیطان ؛ مایا -

**mammonish**, *a.* : مایا کا ؛ دولت پرستی کا -

**mammonism**, *n.* : زر پرستی ؛ دولت پرستی -

**mammonist**, *n.* : زر پرست -

**mammonite**, *n.* : زر پرست -

**Mammoth**, *n.* & *a.* : (۱) ایک قسم کا ھاتھی جس کی نسل اب معدوم ھوگئی ھے - (۲) زبردست ؛ بہت بڑا ؛ فیل پیکر ؛ فیل قامت -

**Mammy**, *n.* ; (۱) ( بچے ) اماں ؛ امی ؛ اماں جان ؛ امی جان - (۲) ( امریکہ ) دیسی نسل کی انا یا کھلائی -

**Man**, *n.* ( pl. men ). : (۱) آدمی ؛ انسان ؛ آدم زاد ؛ بشر - (۲) شخص - (۳) بنی آدم ؛ نوع انسان ؛ نوع بشر - (۴) ( مزاحیہ ) بڑے آدمی ؛ بندۂ خدا - (۵) ( مزاحاً یا پیار میں ' خطاب کے طور پر جیسے little m. ) میاں صاحبزادے ! (۶) کوئی شخص ؛ انسان ؛ آدمی - (۷) مرد ؛ فرد ؛ کس - (۸) ( لاحقہ ) پیشہ ' عہدہ وغیرہ ظاھر کرنے کے لئے ( جیسے clergyman )- (۹) مرد ؛ جوان مرد ؛ بہادر - (۱۰) ( شادی ) شوھر ؛ میاں - (۱۱) ( تاریخ ) ( نظام جاگیرداری میں ) اسامی - (۱۲) خادم ؛ نوکر ؛ خدمتگار ؛ پیش خدمت - (۱۳) مزدور - (۱۴) ( عموماً جمع ) سپاھی ' پیادے یا سوار ؛ جوان - (۱۵) ( شطرنج وغیرہ میں ) مہرہ - (۱۶) ( بہ حالت ترکیب ) جہاز ( مثلاً M.- of -war )-

*as a m.* : شخصی حیثیت سے ؛ اپنی ذات سے -

*be a m.* : مرد بنو -

*be one's own m.* : (۱) آزاد ھونا ؛ اپنے فعل کا مختار ھونا - (۲) اپنے آپے میں ھونا ؛ حواس بجا ھونا -

*between m. & m.* : آدمی آدمی میں -

*every m. jack* : دیکھو Jack -

*I am your m.* : میں حاضر ھوں ؛ مجھے منظور ھے -

*if you want noise, he is your m.* : اگر شور و غل کی ضرورت ھے تو اس سے کہہ دو -

*Indiaman* : تجارتی جہاز جو ھندوستان آتا جاتا ھو -

*inner m.* : (۱) روح ؛ باطن - (۲) ( مزاحاً ) جسم کا اندرونی حصہ ؛ بطن ؛ معدہ

*m. about town* : لندن کا بے فکرا ( طبقۂ شرفا کا )

*m. & boy* : طفولیت سے ؛ لڑکپن سے ؛ بچپن سے -

*m. & wife* : میاں بیوی -

*m. -at -arms* : سپاھی ؛ پورا مسلح سوار -

*m. -child* : لڑکا

*m. -eater* : (۱) آدم خور - (۲) کٹ کھنا گھوڑا - (۳) لاگو یا آدم خور شیر یا شارک مچھلی -

*m. for m.* : ایک کے مقابلے میں ایک -

*m. Friday* : (۱) رابن سن کروسو کا نوکر - (۲) بد ھو نفر ؛ خدمتگار -

*m. -handle* : (۱) ھاتھ سے چلانا ؛ انسانی قوت سے چلانا - (۲) بری طرح برتنا -

*m. -hole* : ( نالی وغیرہ میں ) اتنا بڑا سوراخ جس میں سے آدمی گزر سکے -

*m. in the moon* : (۱) چاند کی بڑھیا - (۲) فرضی شخص -

*m. -milliner* : دیکھو Milliner

*m. of Letters* : دیکھو Letters -

*m. of. straw* : دیکھو Straw -

*m. of the world* : دنیا دار ؛ جہاں دیدہ ؛ تجربہ کار -

*man-of-war* : جنگی جہاز ؛ مسلح جہاز -

*m. -power* : آدمیوں کی تعداد فوجی خدمت وغیرہ کے لئے -

*manslaughter* : (۱) قتل انسان - (۲) (قانون) قتل انسان بوجۂ اشتعال طبع -

*m.-trap* : آدم گیر بانس پھندا جو چوروں وغیرہ کو پکڑنے کے لئے لگادیتے ہیں -

*merchantman* : تجارتی جہاز -

*new m.* : دیکھو New -

*old m.* : دیکھو Old -

*outer m.* : (۱) جسم؛ ظاہر - (۲) (مزاحاً) جسم کا بیرونی حصہ -

*play the m.* : مردانگی دکھانا -

*Rs 5 per m.* : پانچ روپیہ فی کس -

*the m. in the street* : معمولی آدمی (خصوصاً ماہر فن کی ضد) -

*to a m.* : سب کے سب -

**manless**, *a.* : بغیر آدمی کے -

**Man**, *v. t.* : (۱) (قلعے میں) فوج رکھنا؛ (جہاز میں) ملاح وغیرہ رکھنا - (۲) (بھرتی) (جہاز کے کسی حصے میں) لوگوں کو تعینات کرنا - (۳) (عہدے پر) کسی کو مقرر کرنا - (۴) دل مضبوط کرنا؛ ہمت بندھانا؛ ہمت کرنا -

**Manacle**, *n.* (usu.pl.) & *v. t.* : (۱) (لغواً و مجازاً) ہتکڑی؛ بیڑی؛ زنجیر - (۲) ہتکڑی ڈالنا؛ بیڑی ڈالنا؛ زنجیر ڈالنا؛ پا بہ زنجیر کرنا -

**Manage**, *n.* : (قدیم) (۱) گھوڑے کا سدھانا یا نکالنا - (۲) باقاعدہ چال؛ دلکی؛ پویہ وغیرہ - (۳) سواری سکھانے کا مدرسہ -

**Manage**, *v. t. & i.* : (۱) (اوزار وغیرہ) استعمال کرنا؛ چلانا - (۲) (کام) انجام دینا؛ چلانا؛ انصرام کرنا؛ سر انجام کرنا - (۳) (گھر بار، ادارے وغیرہ کا) انتظام کرنا؛ بند و بست کرنا؛ نظم و نسق کرنا - (۴) (چوپایوں وغیرہ کو) سنبھالنا؛ دیکھ بھال کرنا - (۵) (گھوڑے یا انسان کو) قابو میں رکھنا - (۶) (خوشامد درآمد وغیرہ سے) کام نکالنا - (۷) کسی نہ کسی طرح کرلینا - (۸) (نا کافی وسائل سے) کام چلانا - (۹) نمٹنا؛ بھگتنا؛ سنبھالنا -

**managing**, *a.* : (۱) خوشامد وغیرہ سے کام نکالنے والا - (۲) انتظامی -

**manageability**, *n.* : قابل انتظام ہونا وغیرہ -

**manageable**, *a.* : قابل انتظام؛ لائق انصرام؛ مطیع؛ فرمان پذیر؛ خوش لگام؛ سیدھا -

**manageableness**, *n.* : قابل انتظام ہونا وغیرہ -

**manageably**, *adv.* : فرمان پذیری سے وغیرہ -

**Management**, *n.* : (۱) انتظام؛ انصرام؛ بند و بست؛ اہتمام - (۲) چال؛ ترکیب؛ جوڑ توڑ -

*the m.* : جماعت مدبران؛ مجلس نظما -

**Manager**, *n.* : (۱) مینیجر؛ منتظم؛ منصرم؛ سربراہ کار؛ مہتمم - (۲) پارلیمنٹ کے کسی ایوان کا ممبر جو کسی ایسے کام کے انصرام کے لئے مقرر کیا گیا ہو جسے دونوں ایوانوں سے تعلق ہو - (۳) (قانون) سربراہ کار؛ وہ شخص جو عام طور پر عدالت کی جانب سے دیوالیہ یا مقروض کار خانے وغیرہ کے انتظام کے لئے مقرر کیا جاتا ہے -

**manageress**, *n.* : منتظمہ؛ منصرمہ؛ مہتممہ -

**managerial**, *a.* : مینیجر کا؛ منتظمانہ؛ انتظامی -

**managership**, *n.* : مینیجری؛ منصرمی؛ منتظمی؛ سربراہ کاری؛ مہتممی؛ انتظام -

**Manatee**, *n.* : مناتی؛ جل گائے؛ سمندری گائے (ایک نباتات خور بحری جانور) -

**Manav(i)lins**, *n.* pl. : (عامیانہ) بچے کھچے ٹکڑے؛ بچا کھچا کھانا -

**Manchester**, *M. School.* : مذہب مانچسٹر؛ آزادانہ تجارت اور اصول عدم مداخلت کے حامی -

**Manchineel**, *n.* : منچی نیل؛ جزائر غرب الہند کا ایک درخت جس کا دودھ زہریلا اور پھل تلخ ہوتا ہے -

**Manciple**, *n.* : کالج اور inn of court وغیرہ کا وہ عہدہ دار جو مطبخ کے لئے جنس خریدتا ہے؛ داروغہ؛ سربراہ کار -

**Mancunian**, *a. & n.* : (۱) مانچسٹر کا (باشندہ) - (۲) مانچسٹر کے گرامر اسکول کا (طالب علم) -

**-mancy** : (لاحقہ) پیش گوئی بذریعہ... -

**Mandaean**, *a. & n.* : (۱) اس باطنی فرقے کا رکن جو عراق عرب میں اب تک موجود ہے - (۲) اس فرقے کی زبان -

**Mandamus**, *n.* : وہ حکم نامہ جو کسی عدالت عالیہ کی جانب سے کسی عدالت ماتحت کے نام صادر ہوتا ہے؛ روبکار عدالت بالا -

**Mandarin**, *n.* : (۱) ماندرین؛ چین کے عمال کے نو طبقوں میں سے کسی طبقے کا عامل؛ کسی جماعت کا رہنما جو زمانے سے پیچھے ہو - (۲) ایک گڈا جسے چینی لباس پہناتے ہیں اور اس کا سر ہلتا ہے -

**Mandarin,-ine**, *n.* : (۱) چھوٹی چپٹی شوخ رنگ کی نارنگی - (۲) نارنجی رنگ جو تار کول سے نکلتا ہے - (۳) ایک قسم کی شراب -

**Mandatary**, *n.* : (۱) (قانون) وکیل جس کو بذریعۂ فرمان حکم یا اختیار دیا جائے -

**Mandate**, *n.* : (۱) حاکم عدالت کا حکم؛ ہدایت - (۲) حق وکالت؛ انجمن اقوام کی طرف سے کسی ریاست کو کسی ملک پر حکومت کرنے کا عارضی اختیار - (۳) (شعر) حکم؛ فرمان - (۴) پاپائے اعظم کا فتویٰ - (۵) (قانون) معاہدہ جس کی روسے کوئی شخص بلا معاوضہ کسی خدمت کے انجام دینے کا اقرار کرے - (۶) سیاسی امور کے متعلق ہدایات جو انتخاب کرنے والے پارلیمنٹ کے ممبر کو دیں -

**Mandate**, *v. t.* : کسی ملک کو عارضی طور پر کسی ریاست کی حکومت میں دینا -

**Mandatory**, *a. & n.* : (۱) حکم یا فرمان کے متعلق وغیرہ - (۲) کوئی شخص یا حکومت جسے کسی جائداد یا علاقے کے انتظام کا اختیار تفویض کیا جائے -

**Mandible**, *n.* : (۱) جبڑا؛ دودھ پلانے والے جانوروں اور مچھلیوں کا نیچے کا جبڑا - (۲) (چونچ) کا اوپر یا نیچے کا حصہ - (۳) (کیڑوں کے) اوپر کے جبڑوں میں سے کوئی ایک جبڑا -

**mandibular**, *a.* : جبڑے کے متعلق؛ جبڑا سا -

**mandibulate**, *a.* : جبڑے دار؛ داڑھ دار -

**Mandola,-dora**, *n.* : سارنگی کی قسم کا بڑا باجا -

**Mandolin (e)**, *n.* : سارنگی کی قسم کا باجا جس میں چار سے چھ تک تار ہوتے ہیں؛ چکارا -

**Mandragora**, *n.* : ایک خواب آور دوا (ے ذیل کا لفظ) -

**Mandrake**, *n.*: مردم گیا ؛ ایک خواب آور اور تے آور زہریلا پودا (مشہور ھے کہ اس کی جڑ کی شکل انسان کی سی ہو تی ھے اور جب اکھاڑی جائے تو چیخنے کی آواز نکلتی ھے) -

**Mandrel, -il**, *n.*: (۱) خراد کا محور - (۲) لوھے کا استوانی کھونٹا جس پر رکھ کر دھات وغیرہ کی چیزیں گھڑی جاتی ہیں - (۳) (مقامی) کان کنوں کی کدال -

**Mandrill**, *n.*: ڈراونی شکل کا خونخوار بڑا لنگور -

**Manducate**, *v. t.*: چبانا ؛ کھانا -

**manducation**, *n.*: چبانا ؛ چبائی -

**manducatory**, *a.*: چبانے کا -

**Mane**, *n.*: ایال ؛ گردن کے بال -

**(-) maned**, *a.*: (-) ایال کا -

**maneless**, *a.*: بے ایال -

**Manege, -ege**, *n.*: (۱) سواری کا مدرسہ - (۲) سدھے ہوئے گھوڑے کی چال - (۳) سواری ؛ شہسواری -

**Manes**, n. pl.: (۱) بزرگوں کی پاک روحیں - (۲) مردوں کی روحیں جن کی پرستش کی جائے -

**Manful**, *a.*: جوان مرد ؛ بہادر ؛ شجاع ؛ ارادے کا پکا ؛ بات کا دھنی ؛ راسخ الارادہ -

**manfully**, *adv.*: مردانہ ؛ مردانہ وار ؛ شجاعانہ ؛ بہادرانہ ؛ ہمت و استقلال سے -

**manfulness**, *n.*: بہادری؛ شجاعت؛ جواں مردی؛ عزم و استقلال -

**Mangabey**, *n.*: افریقہ کا ایک بندر -

**Manganese**, *n.*: (۱) ایک سیاہ دھات جو شیشہ گری کے کام آتی ھے؛ منگ نیز - (۲) ایک فلزی عنصر جس کی یہ دھات آکسائڈ ھے -

**manganesian, manganic**, *aa.*: منگ نیز کا ؛ منگ نیزی -

**Mange**, *n.*: (۱) جلد کی بیماری جو اون دار جانوروں کو ایک طفیلی کیڑے سے ہوجاتی ھے ؛ ایک قسم کی خارشت - (۲) (غلط استعمال) جلد کی خرابی -

**Mangel (-wurzel), mangold -**, *n.*: چقندر کی ایک بڑی قسم جسے جانور کھاتے ہیں -

**Manger**, *n.*: دانہ کھلانے کا برتن ؛ چارہ کھلانے کا برتن ؛ کونڈا ؛ ناند ؛ کٹھرا -

*dog in the m.*: دیکھو - Dog

**Mangle**, *n.* & *v. t.*: (۱) کل دار استری ؛ استری کرنے کی کل - (۲) کپڑوں پر کل کے ذریعہ استری کرنا -

**Mangle**, *v. t.*: (۱) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ پرزے پرزے کرنا ؛ دھجیاں اڑانا ؛ دھجی دھجی کرنا ؛ زخموں سے چور کردینا ؛ قیمہ کردینا - (۲) کاٹ پیٹ کر خراب کردینا ؛ صورت بگاڑ دینا - (۳) (عبارت وغیرہ کو کثرت اغلاط سے) مسخ کردینا ؛ (غلط تلفظ سے لفظ کو) کچھ کا کچھ کردینا ؛ بدل دینا -

**Mango**, *n.*: آم ؛ انبہ -

*m. - fish*: سنہرے رنگ کی مچھلی جو ھندوستان میں ہوتی ھے -

*m. trick*: آم کا شعبدہ ؛ نظر بندی کرکے آم کا درخت اگا کر دکھانا

**Mangold (- wurzel)**: دیکھو - Mangel

**Mangonel**, *n.*: (تاریخ) منجنیق ؛ پتھر پھینکنے کی کل جو لڑائی میں استعمال کی جاتی تھی -

**Mangosteen**, *n.*: مینگوسٹین ؛ جزائر شرق الہند کا ایک درخت جس کے پھل کا رنگ گہرا سرخ ہو تا ھے ؛ اُس کا پھل -

**Mangrove**, *n.*: چمرنگ (ج) ؛ منطقۂ حارہ کا درخت جس کی چھال چمڑا رنگنے اور دوا کے کام آتی ھے -

**Mangy**, *a.*: خارشتی ؛ جسے mange کی بیماری ہو -

**mangily**, *adv.*: خارشتیوں کی طرح -

**manginess**, *n.*: خارشتی پن -

**Manhood**, *n.*: مرد ہونا ؛ مردمی ؛ مردانگی ؛ جواں مردی ؛ بہادری ؛ انسانیت ؛ آدمیت ؛ رجولیت ؛ بلوغ -

*m. - suffrage*: مردوں کا عام حق رائے دہندگی (جز سوائے مجرموں اور دیوانوں کے ہر مرد کو حاصل ہو) -

**Mania**, *n.*: (۱) خبط ؛ سودا ؛ جنون ؛ مالیخولیا ؛ مانیا - (۲) (کسی کام میں) حد سے زیادہ جوش یا لپھاک ؛ خبط -

**-mania**: (۱) لاحقہ اقسام جنون کے ناموں کے آخر میں آتا ھے - (۲) حد سے زیادہ شوق ؛ حد سے زیادہ محبت؛ خبط؛ شوق کے معنی ظاہر کرتا ھے -

*Anglomania*: انگریز پرستی کا خبط -

*bibliomania*: کتابوں کا خبط -

*kleptomania*: جنون سرقہ ؛ چوری کا مالیخولیا -

**Maniac**, *a.* & *n.*: خبطی ؛ سودائی ؛ مجنوں ؛ جنونی -

**maniacal**, *a.*: مجنونانہ -

**maniacally**, *adv.*: مجنونانہ طور پر -

**-maniac**: دیکھو - Mania

**Manichee**, *n.*: مانویت کا پیرو؛ مانویت پرست؛ مانی کا مقلد؛ مانوی -

**Manich(a)ean**, *a.* & *n.*: دین مانی کے متعلق؛ مانوی -

**Manich(a)eism**, *n.*: مانویت ؛ دین مانی ؛ مذہب مانی (ایک مذہب جو چوتھی اور پانچویں صدی عیسوی میں رائج تھا جس میں ایزد و اہرمن دونوں حی و قیوم مانے جاتے تھے) -

**Manicure**, *n.* & *v. t.*: (۱) ہاتھوں اور ناخنوں کی صفائی وغیرہ ؛ ناخن تراشی - (۲) ناخن تراش - (۳) ناخن تراشنا ؛ ہاتھوں اور ناخنوں کی صفائی وغیرہ کرنا -

**Manifest**, *n.*: جہاز کے مال کی فہرست -

**Manifest**, *a.*: ظاہر ؛ صاف ؛ واضح ؛ آشکار ؛ آشکارا ؛ عیاں ؛ روشن؛ ہویدا ؛ بین -

**manifestly**, *adv.*: بر ملا ؛ بدیہی طور پر؛ صریحاً ؛ واضح طور پر ؛ علانیہ طور پر وغیرہ -

**Manifest**, *v. t.* & *i.*: (۱) ظاہر کرنا ؛ عیاں کرنا ؛ آشکار کرنا - (۲) ثابت کرنا ؛ ثبوت ہونا ؛ دلیل ہونا - (۳) اپنے افعال سے ظاہر کرنا ؛ دکھانا - (۴) ظاہر ہونا ؛ عیاں ہونا ؛ مترشح ہونا - (۵) جہاز کے مال کی فہرست میں درج کرنا - (۶) (سیاسی پارٹی وغیرہ کا) عام جلسے وغیرہ میں اظہار رائے کرنا - (۷) (بھوت کا) نظر آنا -

**manifestation**, *n.*: ظہور ؛ اظہار ؛ اعلان -

**manifestative**, *a.*: اظہاریہ ؛ اظہار رائے کا -

**Manifesto**, *n.*: اعلان ؛ منشور ؛ محضر -

**Manifold**, *a.* & *n.*: (۱) گونا گوں ؛ بوقلموں ؛ رنگا رنگ ؛ طرح طرح کا - (۲) قسم قسم کا ؛ چند درچند ؛ متنوع - (۳) بہت سے سوراخوں والی نلکی وغیرہ -

*m. writer*: (آلہ) نقل گیر -

**manifoldly,** *adv.* : کئی طرح سے -

**manifoldness,** *n.* : طرح طرح کا ہونا ؛ تنوع -

**Manifold,** *v. t.* : ( خطوط وغیرہ کی ) کئی نقلیں تیار کرنا جیسے آلۂ نقل گیر کے ذریعے لی جاتی ہیں -

**Manikin,** *n* : (۱) بونا ؛ ٹھنگنا آدمی - (۲) (جسم انسانی کا تشریحی ) ڈھانچا - (۳) مجسے وغیرہ کا ابتدائی ڈھانچا - (۴) ایک چھوٹا پرندہ جو امریکہ کے گرم علاقوں میں ہوتا ہے -

**Manilla,** *n.* : دھات کا کنگن جو افریقی قومیں سکے کی جگہہ مبادلے کے لئے استعمال کرتی ہیں -

**Manilla, -ila,** *n.* : (۱) منیلا - جزائر فلپائن کا دارالحکومت - (۲) منیلوی چرٹ - (۳) منیلوی سنئی جس سے چٹائیاں ، رسیاں وغیرہ بنتی ہیں ( نیز *M. hemp* ) -

**Manille,** *n.* : ombre اور quadrille ( تاش کے کھیل ) میں دوسرے نمبر کا ترپ یا ٹیپ کا پتا -

**Manioc,** *n.* : (۱) جزائر غرب الہند کا پودا جس کے نشاستے کی روٹی پکائی جاتی ہے - (۲) اس کا روا یا سوجی -

**Maniple,** *n.* : (۱) ( قدیم روما ) فوج کا دستہ جس میں ۶۰ یا ۱۲۰ جوان ہوتے تھے - (۲) کلیسائی لباس کا ایک جزو ( جو عشائے ربانی کے وقت استعمال ہوتا ہے ) ؛ عشائیہ ( کپڑے کی گز بھر لمبی دھجی جو بائیں بازو پر لٹکتی رہتی ہے ) -

**Manipulate,** *v. t.* : (۱) سلیقے سے استعمال کرنا یا برتنا ( چیز کو ) - (۲) ( خوش اسلوبی سے ) انجام دینا ( کام کو ) ؛ سبکدستی سے کرنا ؛ ( بڑی خوبی سے ) نپٹانا ؛ سلجھانا ؛ بحث کرنا ( مسئلے پر ) - (۳) ( کسی شخص سے ترکیب سے یا نا جائز اثرات سے ) کام نکالنا ؛ ہموار کرنا ، ساز باز کرنا ؛ جوڑ توڑ کرنا

**manipulation,** *n.* : استعمال ؛ برتنے کا طرز یا سلیقہ ؛ مسئلے کی بحث ؛ جوڑ توڑ ؛ ساز باز ؛ کارستانی

**manipulative,** *a.* : سبکدستی کا ؛ ہوشیاری کا -

**manipulator,** *n.* : برتنے والا ؛ جوڑ توڑ کرنے والا ؛ تدبیر سے کام نکالنے والا -

**manipulatory,** *a.* : سبکدستی کا -

**Manitou,** *n.* : (۱) ( امریکی دیسی ) پاک یا نا پاک روح ؛ بھوت ؛ پریت ؛ آسیب - (۲) کوئی شے جس میں مافوق فطرت قوت ہو

**Mankind,** *n.* : (۱) نوع انسان ؛ نوع بشر ؛ بنی آدم ؛ نسل انسانی - (۲) مرد ؛ جنس ذکور -

**Manlike,** *a.* : (۱) انسانیت کا ؛ آدمیت کا ؛ انسانی ؛ بشری ؛ انسانوں کا سا ؛ جس میں انسانی خوبیاں یا کمزوریاں ہوں - (۲) ( عورت ) مردانی -

**Manly** *a.* : (۱) مردانہ ؛ دلیرانہ ؛ بہادرانہ ؛ شجاعانہ ؛ شریفانہ ؛ جوان مرد ؛ بہادر (۲) ( عورت ) مرد صفت ؛ مرد سیرت

**manliness,** *n.* : مردمی ؛ مردانگی ؛ جوان مردی ؛ دلیری ؛ بہادری ؛ شجاعت ؛ مرد صفت ہونا -

**Manna,** *n.* : (۱) من ؛ وہ خوراک جو خدا نے بنی اسرائیل کو صحرائے سینا میں عطا فرمائی تھی - (۲) روحانی غذا خصوصاً عشائے ربانی - (۳) شیر خشت -

*m.-croup* : گیہوں کا روا -

*m. in tears, in sorts* : اچھی ، بری قسم کی شیر خشت -

**Mannequin,** *n.* : وہ عورت یا مرد جس کا کام یہ ہو کہ درزیوں وغیرہ کی دوکان پر پوشاک خریداروں کو پہن کر دکھائے -

**Manner,** *n.* : (۱) طور ؛ طریقہ ؛ انداز ؛ طرز - (۲) چال ڈھال ؛ وضع قطع ؛ رکھ رکھاو - (۳) ( جمع ) طرز معاشرت ؛ اخلاق و عادات ؛ آداب و رسوم - (۴) (جمع) اطوار ؛ برتاؤ ؛ سبھاؤ : طور طریقہ ؛ ڈھنگ ؛ تہذیب ؛ تمیز ؛ شائستگی - (۵) اسلوب بیان ؛ طرز ادا ؛ انداز فن - (۶) ( ادب یا آرٹ میں ) ایک مخصوص طرز کا جا و بیجا استعمال ؛ بیان یا ادا کا خاص ڈھب ؛ تکیۂ فن جس سے جا و بیجا کام لیا جائے - (۷) ( قدیم ) قسم ؛ طرح

*adverb of m.* : متعلق فعل جس سے کیفیت ظاہر ہو -

*all m. of* : ہر طرح کا -

*he has no mm.* : وہ کندہ نا تراش ہے ، بدتمیز ہے -

*in a m.* : ایک طرح سے ؛ ایک حد تک -

*in a m. of speaking* : گویا ( قدیم ) -

*no m. of* : کسی طرح کا نہیں -

*the grand m.* : پرانے طرز کا رکھ رکھاو -

*to the m. born* : (۱) ( شکسپیر ) ایک خاص خاندان میں پیدا ہونے کی وجہ سے کسی رسم کی پابندی پر مجبور - (۲) ( عوام ) کسی رتبے کے لئے خلقی طور پر موزوں -

**mannerless,** *a.* : بد تہذیب ؛ بد تمیز ؛ نا شایستہ ؛ گنوار ؛ کندۂ ناتراش -

**Mannered,** *a.* : ( اسلوب بیان ، مصنف ، صناع وغیرہ ) کسی مخصوص طرز کا جا بیجا استعمال کرنے والا ؛ تکیۂ فن رکھنے والا -

*Ill, well, rough,-m.* : بدتمیز ، خوش اطوار وغیرہ -

**Mannerism,** *n.* : (۱) ادب یا آرٹ میں کسی مخصوص طرز کا جا و بیجا استعمال - (۲) بیان یا ادا کا خاص ڈھب ؛ تکیۂ فن جس سے جا بیجا کام لیا جائے -

**mannerist,** *n.* : تکیۂ فن سے کام لینے والا -

**manneristic(al),** *aa.* : جس میں تکیۂ فن سے کام لیا گیا ہو -

**Mannerly,** *a.* : مہذب ؛ شائستہ ؛ تمیزدار ؛ خلیق ؛ خوش خلق

**mannerliness,** *n.* : تہذیب ؛ شائستگی ؛ خوش خلقی ؛ تمیزداری -

**Mannish** *a.* : (۱) ( عورت کے لئے ) مردانی ، مردوں کی سی - (۲) مردوں سے مخصوص ؛ مردانہ -

**mannishness,** *n.* : مردانہ پن -

**Mannite,** *n.* : شیر خشت کی شکر ( نیز *m.-sugar* ) -

**mannitose,** *n.* : اس قسم کی کوئی شکر -

**Manoeuvre,** *n.* : (۱) حرکت عسکری یا بحری ؛ فوج یا جہازوں کے بیڑے کی نقل و حرکت کسی خاص نقشے کے مطابق ؛ مانورہ - (۲) چال ؛ داؤں ؛ گھات ؛ جوڑ - (۳) ترکیب ؛ تدبیر ؛ حکمت

*mass of m.* : وہ فوج جو حرکت عسکری کے لئے خالی یا محفوظ رکھی جائے -

**Manoeuvre,** *v. t. & i.* : (۱) حرکت عسکری یا بحری کرنا یا کرانا ؛ فوج یا جہازوں کے بیڑے کا کسی خاص نقشے کے مطابق حرکت کرنا ؛ مانورہ کرنا یا کرانا - (۲) داؤں کرنا ؛ گھات کرنا ؛ جوڑ چلنا - (۳) جوڑ توڑ یا حکمت عملی سے مجبور کردینا ( کسی شخص کو کسی کام پر ) - (۴) خوش اسلوبی سے کام کرنا یا کام نکالنا -

**manoeuvrer,** *n.* : (۱) حرکت عسکری یا بحری کرنے والا -

( ۲ ) داؤں کرنے والا ؛ چال باز ؛ عیار -

**Manometer**, *n.* : نشار پیما -

**manometric**, *a.* : نشار پیما کا -

*Manon troppo* : ( موسیقی کی ہدایت جو کسی دوسری ہدایت کے ساتھ آتی ہے ) مگر بہت زیادہ نہیں -

**Manor**, *n.* : جاگیر ؛ تعلقہ ؛ علاقہ -

*lord of the m.* : جاگیر دار ؛ تعلقہ دار -

*m.-house* : تعلقہ دار کا محل ؛ جاگیر دار کی ڈیوڑھی -

**manorial**, *a.* : جاگیر دارانہ ؛ تعلقہ دارانہ ؛ جاگیر کا ؛ تعلقے کا -

*Manque* (F), *a.*: a Napoleon m. جو ہوسکتا تھا مگر نہیں ہے مثلاً یعنے نپولین ہوسکتا تھا مگر نہیں ہے یعنے بالقوۃ نپولین

**Mansard**, *n.* : منساروی چھت ؛ دو رویہ سلامی چھت جس کے ہر رخ پر دو ڈھال ہوتے ہیں اوپر والا کم اور نیچے والا زیادہ ڈھلواں ہوتا ہے -

**Manse**, *n.* : گرجے سے متعلق مکان ؛ ( اسکاچستان ) حلقے کے پادری کا مکان -

**Mansion**, *n.* : ( ۱ ) بڑا مکان ؛ محل ؛ قصر ؛ حویلی ؛ ( جمع ) بڑی عمارت جس کی ہر منزل پر الگ الگ کرایے کے مکان ہوں - ( ۲ ) ( کسی بڑے عہدہ دار کی ) سرکاری اقامت گاہ

*m.-house* : جاگیر دار کا محل ؛ تعلقہ دار کی حویلی ؛ گڑھی -

*the M.-house* : لندن کے لارڈ میر کا قصر -

**Mansuetude**, *n.* : ( شاذ ) مسکینی ؛ اطاعت شعاری -

**Mantel**, *n.* : ( ۱ ) ( اب عموماً *mantelpiece* کہتے ہیں ) آتش دان کے اوپر کا مچان یا الماری ؛ تختۂ آتش دان - (۲) آتش دان کے اوپر کی دیوار گیر الماری (عموماً mantelshelf کہتے ہیں)-

*m. board* لکڑی کا مچان جو آتش دان کے اوپر لگا دیا جاتا ہے ( اس پر عموماً کپڑا ڈال دیا جاتا ہے ) -

*m.-tree* : لکڑی جو آتش دان کے منھ کے آر پار لگی ہوتی ہے -

**Mant(e)let**, *n.* : ( ۱ ) ایک قسم کا چھوٹا لبادہ ؛ چغہ یا فرغل - ( ۲ ) گولنداروں (توپ چلانے والوں) کے لئے گولی روک اوٹ -

**Mantic**, *a.* : پیشین گوئی ؛ پیش گوئی ؛ غیب دانی کے متعلق -

**Mantilla**, *n.* : ( ۱ ) جالی وغیرہ کا ٹکڑا جو عورتیں سر اور کاندھے پر ڈال لیتی ہیں - ( ۲ ) چھوٹا ( Cape ) بے آستین کی قبا -

**Mantis**, *n.* : جھینگر کی قسم کا ایک کیڑا -

*praying m.* : اس کیڑے کی ایک قسم جو اگلے پیر اس طرح رکھتا ہے جیسے نماز کے لئے ہاتھ باندھے ہو ؛ نمازی کیڑا -

**Mantissa**, *n.* : لوگارتم کا اعشاری جزو ؛ لوگارتم کا وہ جزو جس میں کسر اعشاریہ واقع ہو -

**Mantle**, *n.* : ( ۱ ) عورتوں کا بے آستین کا چوغہ ؛ لبادہ ؛ فرغل - ( ۲ ) ( مجازاً ) پردہ ؛ نقاب - ( ۳ ) گیس کے لیمپ کی جالی نما ٹوپی ؛ جال ٹوپی ( ۴ ) گھونگھے وغیرہ کے پیٹ کی جھلی -

**Mantle**, *v. t. & i.* : (۱) لبادہ یا چوغہ پہنانا ؛ چوغہ سا اڑھا دینا - ( ۲ ) چھپا لینا ؛ ڈھک لینا ؛ گھیر لینا - ( ۳ ) ( سیال چیزوں پر ) پھین آ جانا ؛ کسی چیز کی تہ جم جانا - ( ۴ ) ( چہرے پر ) سرخی دوڑ جانا -

**Mantlet** : دیکھو Mantelet

**Mantua**, *n.* : عورتوں کا لبادہ یا گون جو سترھویں اور اٹھارویں صدی میں پہنا جاتا تھا -

*m.-maker* : عورتوں کی پوشاک تیار کرنے والی ؛ درزن -

**Manual**, *a. & n.* : ( ۱ ) رسالہ ؛ دستی کتاب ؛ کتابچہ ؛ مختصر دستورالعمل - ( ۲ ) ( کلیسا ) مذہبی رسوم و اعمال کے آداب کا دستورالعمل - ( ۳ ) ( ہارمونیم ، ارگن یا پیانو کا ) لوحہ ؛ پردوں کا تختہ - ( ۴ ) دستی ؛ دستکارانہ ؛ ہاتھ کا -

*m. alphabet* : ہاتھ کے اشارے جن سے بہروں سے گفتگو کرتے ہیں -

*m. exercise* : ( فوجی ) دستی مشق ؛ ہاتھوں کی مشق -

*m. labour* : ہاتھ کا کام ؛ ہاتھ کی محنت -

*sign m.* : دیکھو Sign -

**manually**, *adv.* : ہاتھ سے ؛ دستی کام سے -

**Manufactory**, *n.* : کار خانہ ؛ کار گاہ ؛ فیکٹری

**Manufacture**, *n.* : ( ۱ ) صنعت ؛ بڑے پیمانے پر تجارتی اشیا کا تیار کرنا - ( ۲ ) صنعت کی کوئی خاص شاخ - ( ۳ ) ( حقارتاً ) ( ادب وغیرہ کی ) مشینی پیدا وار ؛ کل کی ساخت -

**Manufacture**, *v. t.* : ( ۱ ) بنانا ؛ پیدا کرنا - ( ۲ ) بڑے پیمانے پر اشیا تیار کرنا - ( ۳ ) ( حقارتاً ) لکھ لکھ کے ڈھیر لگا دینا ( مشین کی طرح سے ) ( ادب وغیرہ ) ( ۴ ) گھڑنا ( قصہ ، بات ) -

**manufacturer**, *n.* : صانع ؛ کاریگر ؛ کار خانہ دار -

**Manumit**, *v.t.* : ( تاریخ ) آزاد کرنا ؛ غلامی سے رہا کرنا -

**manumission**, *n.* : غلامی سے رہائی ؛ آزادی -

**Manure**, *n.* : کھاد ؛ کھات ؛ پانس

**manurial**, *a.* : کھاد کا

**Manure**, *v. t.* : ( ۱ ) کھاد ڈالنا ؛ کھاد دینا - ( ۲ ) ( مجازاً ) زر خیز کرنا ؛ قوت نمو یا قوت تخلیق بڑھانا -

**Manuscript**, *a. & n.* (abbr. *MS.*, pl. *MSS.*) : ( ۱ ) مسودہ ؛ مبیضہ ؛ قلمی نسخہ ؛ دستاویز - ( ۲ ) قلمی ؛ دستی ؛ ہاتھ کی لکھی -

**Manward**, *a.* : سوے انسان ؛ آدمی کی طرف ؛ راجع بہ انسان -

**Manx**, *a. & n.* : ( ۱ ) جزیرۂ Man کا ؛ مانوی ؛ اس جزیرے کی - ( ۲ ) اس جزیرے کے باشندے - ( ۳ ) یہاں کی زبان ؛ مانوی - ( ۴ ) اس جزیرے کی بلی -

*M. cat* : اس جزیرے کی بلی جس کی دم نہیں ہوتی -

*Manxman* : جزیرۂ مان ( Man ) کا باشندہ -

**Many**, *a. & n.* : (۱) بہت ؛ اکثر ؛ بہتیرے ؛ متعدد - (۲) بڑی تعداد - خاص تعداد میں

*good m.* : -

*great m.* : بڑی تعداد میں ؛ بہت سے -

*he was (one) too many for us* : اس نے ہمیں ہرا دیا یا چرکا دے دیا -

*m.-headed beast or monster* : عوام کالانعام ؛ بھیڑ یا دھما... ؛ خلقت -

*manyplies* : ( مقامی ) جانوروں کا تیسرا معدہ -

*m.-sided* : متنوع ؛ ہمہ گیر -

*one too m.* : مخل صحبت ؛ بار خاطر -

*six mistakes in as m. lines* : چھ سطروں میں چھ غلطیاں -

*the m.* : جماعت ؛ جمہور -

**Maori**, *n.* : ( ۱ ) موری ؛ نیوزی لینڈ ( New Zealand ) کی ایک سانولی نسل کا آدمی - (۲) موری زبان

**Map**, *n.*: نقشہ۔

**mapless**, *a.*: بے نقشہ ؛ بلا نقشہ ۔

**Map**, *v. t.*: نقشہ بنانا ؛ نقشہ کھینچنا ؛ نقشہ تیار کرنا ۔

*m. out*: لائحۂ عمل بنالینا ؛ مفصل خاکہ بنا لینا ۔

**Maple**, *n.*: (۱) ایک درخت ھے جس کی مختلف قسمیں ھیں ان میں سے ایک سے شکر بنتی ھے ۔ (۲) ان درختوں کی لکڑی ۔

*m.-leaf*: کناڈا کا امتیازی نشان ۔

**Mar**, *v. t.*: خراب کرنا ؛ ابتر کرنا ؛ بگاڑنا ؛ برباد کر دینا ؛ غارت کردینا ؛ ستیاناس کر دینا ۔

*make (or mend) or m.*: بنانا یا بگاڑنا ۔

*mar-plot*: کھیل بگاڑ ؛ خواہ مخواہ دخل دے کر کام خراب کرنے والا ۔

**Marabou**, *n.*: (۱) مارابو ؛ ایک قسم کا سارس یا لقلق جو مغربی افریقہ میں پایا جاتا ھے ۔ (۲) اسکے پنکھ یا دم کے نرم پروں کا گچھا جو ٹوپی میں لگایا جاتا ھے ۔

**Marabout**, *n.*: (۱) مرابط (تارک الدنیا درویش جو شمالی افریقہ میں کثرت سے ھوتے ھیں) ۔ (۲) کسی مرابط (درویش) کا مزار ۔

**Maraschino**, *n.*: مراشینو ؛ سیاہ شاہ دانے کی شراب ۔

**Marasmus**, *n.*: تحلیل بدن ؛ سوکھا ۔

**marasmic**, *a.*: (مریض) جسے سوکھے کا عارضہ ھو ؛ سوکھے کا ۔

**Marathon**, *n.*, *M. (race)*: بڑی لمبی دوڑ ۔

**Maraud**, *v. i. & t.*: (۱) ڈاکہ ڈالنا ؛ چھاپا مارنا ۔ (۲) چوری کرتے پھرنا ؛ ادھر ادھر ھاتھ مارنا ؛ جو پانا وہ لے بھاگنا ۔ (۳) تاراج کرنا ؛ لوٹنا ۔

**marauder**, *n.*: قزاق ؛ غارت گر ؛ لٹیرا ؛ ڈاکو ؛ رھزن ؛ راہ زن ۔

**Maravedi** *n.*: (تاریخ) مراودی (اسپین کا سکہ) سونے کا = ۱۴ شلنگ ؛ تانبے کا = $\frac{1}{6}$ پینی ۔

**Marble**, *n. & v. t.*: (۱) سنگ مرمر ؛ سنگ رخام ۔ (۲) سنگ مرمر کی طرح چکنی یا سخت (چیز) ۔ (۳) (جمع) سنگ تراشی کے نمونوں کا مجموعہ ؛ مجسموں کا مجموعہ (جیسے *Elgin mm.*) ۔ (۴) (کھیلنے کی) گولی ۔ (۵) (کاغذ صابن وغیرہ پر) ابری بنانا ؛ مارول بنانا ۔

**marbly**, *a.*: مرمریں ۔

**Marc**, *n.*: (پھلوں کا) فضلہ ؛ پھوک ۔

**Marcasite**, *n.*: لوھے اور گندھک کا مرکب ؛ گندھکی فولاد ۔

**Marcel**, *M. wave*, *n.*: بالوں میں ایک خاص قسم کی شکن ۔

*m.-wave*: مذکورہ شکن ڈالنا ۔

**Marcescent**, *a.*: ٹھٹھری ھوئی ؛ مرجھائی ھوئی ؛ سوکھی ھوئی (ٹہنی وغیرہ) ۔

**marcescence**, *n.*: ٹھٹھرنا ؛ مرجھانا ۔

**March**, *n.* (abbr. Mar.): مارچ ؛ انگریزی سال کا تیسرا مہینہ ؛ ماہ مریخ ۔

*M. hare*: دیکھو HARE ۔

**March**, *n.*: (۱) (تاریخ) حد ؛ سرحد ؛ ڈانڈا ۔ (۲) انگلستان اور اسکاٹستان یا ویلس کے درمیان سرحدی علاقہ (اکثر جمع میں آتا ھے) ۔

**March**, *v. i.*: (ملکوں کی) سرحد ملنا ؛ ڈانڈا ملنا ۔

**March**, *n.*: (۱) کوچ ؛ روانگی ؛ مارچ ۔ (۲) طویل اور تکلیف دہ قطع مسافت ؛ چکر ؛ دوڑ ؛ ریز ۔ (۳) رفتار ترقی (واقعات ، وقت ، ذھن ، دماغ کی) ۔ (۴) فوجی کوچ کی ایک دن کی مسافت ؛ منزل ۔ (۵) (فوج کی تیز ، سست وغیرہ) چال رفتار ۔ (۶) (موسیقی) کوچ کا راگ ؛ مارچ ۔

*dead m.*: دیکھو Dead ۔

*forced m.*: دیکھو Force ۔

*line of m.*: کوچ کا راستہ ؛ راہ سفر ؛ خط سفر ۔

*m. past*: (فوج کی) سلامی ۔

*quick m.*: (فوج کی) تیز چال ۔

*slow m.*: (فوج کی) سست چال ۔

**March**, *v. i. & t.*: (۱) باقاعدہ قدم اٹھانا ؛ معین رفتار سے چلنا ۔ (۲) (فرانسیسی محاورہ) ترقی کرنا ؛ آگے بڑھنا ۔ (۳) روانہ کرنا ؛ لے چلنا ۔ (۴) (افسر معائنہ یا بادشاہ کے سامنے سے) سلامی دیتے ھوئے گزر جانا ؛ فوجی اصول سے چلنا ؛ باضابطہ قدم اٹھاتے ھوئے چلنا ؛ مارچ کرنا ۔

**Marchioness**, *n.*: (۱) زوجۂ مارکوئس ۔ (۲) وہ عورت جو مارکوئس کے مساوی ذاتی منصب رکھتی ھو ؛ مارشینس ۔

**Marchpane, Marzipan**, *n.*: بادام کے کیک کی لونی ؛ بادام کا کیک ۔

**Marconi**, *n & v. t. & i.*: (۱) لاسلکی خبر ؛ لاسلکی پیام (مارکونی طریقے سے) ۔ (۲) مارکونی طریقے سے لاسلکی خبر یا پیام بھیجنا ۔

**Marconigram**, *n.*: لاسلکی خبر ؛ لاسلکی پیام (مارکونی طریقے سے) ۔

*Mare, n. M. clausum*: وہ سمندر جو کسی خاص ملک کے زیر اقتدار ھو ۔

*m. liberum*: وہ سمندر جو تمام قوموں کے لئے عام ھو ۔

**Mare**, *n.*: گھوڑی ؛ مادیان ؛ مادہ اسپ ۔

*grey m.*: دیکھو Grey ۔

*m.'s nest*: نیا انکشاف جسے لوگ کوئی بڑی چیز سمجھ لیں مگر اصل میں وہ چیز نہ ھو ؛ سراب آسا انکشاف ۔

*m.'s tail*: ایک قسم کا آبی پردا ۔

*shanks's m.*: دیکھو Shanks ۔

**Maremma**, *n.*: سمندر کے کنارے کی نشیبی دلدلی زمین ؛ کچھار ؛ ترائی ؛ کھادر ۔

**Margarine**, *n.*: نقلی مکھن ۔

**Margay**, *n.*: گربہ شیر ؛ جنوبی امریکا کا ایک جانور جو شیر سے مشابہ ھوتا ھے ۔

**Marge**, *n.*: (شعر) Margin ۔

**Margin**, *n. & v. t.*: (۱) لب ؛ حاشیہ ؛ کور ؛ گوٹ ؛ سنجاف ؛ کنارہ ۔ (۲) آخری حد (جسکے آگے کسی چیز کا وجود ناممکن ھو) ۔ (۳) کچھ زائد مقدار (جو کمی بیشی کے لحاظ سے رکھ لی جائے) ۔ (۴) زائد رقم (جو نقصان پورا کرنے کے لئے دلال کے پاس جمع کردی جائے) ۔ (۵) کتاب کا حاشیہ ۔ ( ) حاشیہ دینا ؛ حاشیہ لکھنا ؛ دلال کے پاس زائد رقم جمع کرنا ۔

**marginate, -ated**, *aa.*: حاشیہ دار ؛ کنارہ دار ؛ سنجافی ۔

**Marginal**, *a.*: (۱) حاشیے کا ؛ متعلق بہ حاشیہ ؛ حاشیے پر لکھا ھوا ؛ مندرجۂ حاشیہ ۔ (۲) کنارے کا ؛ کنارے پر واقع ۔ (۳) آخری حد کے قریب کا ۔

**marginally**, *adv.*: حاشیے پر ؛ بطور حاشیہ ۔

**Marginalia,** *n.* pl.: حواشی ؛ حاشیہ پر لکھی ہوئی تشریحات -

**Margrave,** *n.* : (تاریخ) (۱) مارگریو ؛ سرحد کا گورنر ؛ عامل سرحد (۳) Holy Roman Empire کے ماتحت فرمانرواؤں میں سے بعض کا لقب -

**Margravine,** *n.* : زوجہ مارگریو ؛ بیگم مار گریو -

**Marguerite,** *n.* : نورچشم ؛ ایک پھول کا نام ھے -

*Mariage de convenance* (F), *n.* : مصلحت کی شادی؛ وہ شادی جو دنیاوی مصلحتوں کی بنا پر کی جائے -

**Marian,** *a.* & *n.* : (۱) مریمی ؛ متعلق بہ مریم عذرا - (۲) ملکۂ میری کا ؛ متعلقہ بہ میری ملکۂ انگلستان - (۳) اسکاچستان کی ملکۂ میری کا حامی -

*Marid,* *n.* : دیو مرید ؛ سب سے قوی جن -

**Marigold,** *n.* : صد برگ ؛ گیندا ؛ گل صد برگ -

*marsh m.* : دیکھو Marsh -

**Marinade,** *n.* & (also-te) *v.t.* : (۱) شراب، سرکا اور گرم مسالے کا مرکب - (۲) گوشت یا مچھلی کا اچار جو اس میں ڈالا جائے - (۳) اس میں اچار ڈالنا -

**Marine,** *a.* & *n.* : (۱) بحری؛ آبی؛ دریائی؛ سمندری - (۲) جہازرانی کا ؛ بحری فوج کا ؛ بحری ؛ امور بحری سے متعلق - (۳) بحری سفر میں استعمال کی چیز - (۴) (وہ سپاہی) جو جہاز پر تعینات ہو - (۵) بحری فوج ؛ تجارتی یا فوجی بیڑا جہاز کا - (۶) جنگی جہاز کا سپاہی -

*blue m.* : ترپ خانہ -

*m. stores* : پرانے جہاز کا سامان جو بطور اسباب تجارت فروخت کیا جائے -

*red m.* : سرخ پوش پیادہ فوج -

*tell that to the (horse) mm.* : دیکھو Horse -

**Mariner,** *n.* : ملاح؛ جہاز راں -

*master m.* : تجارتی جہاز کا کپتان -

**Marinism,** *n.* : اطالوی شاعر مرینی (المتوفی سنہ ۱۶۲۵ ع) کا سا تصنع آمیز انداز بیان -

**Marinist,** *n.* : تصنع پسند؛ مقلد مارینی -

**Mariolatry,** *n.* : مریم پرستی ؛ حضرت مریم کی پرستش -

**Marionette,** *n.* : کٹھ پتلی -

**Marish,** *n.* & *a.* : (شعر) (۱) دلدل - (۲) دلدلی -

**Marist,** *n.* : رومن کیتھلک سوسائیٹی آف میری کا رکن -

**Marital,** *a.* : (۱) شوہری؛ شوہرانہ؛ متعلق بہ شوہر - (۲) ازدواجی؛ شادی کے متعلق -

**maritally,** *adv.* : شادی کی بناء پر -

**Maritime,** *a.* : بحری، سمندر کے قریب واقع؛ رہنے والا؛ بحری سیاحت کے متعلق -

**Marjoram,** *n.* : بوٹیوں کی ایک نوع کا نام -

*Sweet M.* : اس کی وہ قسم جو کھانا پکانے میں کام آتی ھے -

**Mark,** *n.* : (۱) نشان ؛ نشانہ ؛ چاند ؛ ھدف - (۲) (مکہ بازی) جوف معدہ - (۳) ھدف مراد ؛ مدعا ؛ مقصود - (۴) علامت ؛ نشانی - (۵) مہر؛ ٹھپا ؛ مارکہ وغیرہ - (۶) کوئی نشان جو ناخواندہ آدمی دستخط کی جگہ بنائے - (۷) تحریری نشان یا علامت (کسی خاص مفہوم کو ادا کرنے کے لئے)؛ نیک چلنی یا بدچلنی کا نشان (جو رجسٹر میں بنا یا جائے) - (۸) (امتحان کا) نمبر؛ نشان - (۹) خط (جو کسی چیز کا محل وقوع یا حد ظاہر کرے) - (۱۰) (فٹ بال) ایڑی کا نشان (جو گیند جھیلنے والا زمین پر بناتا ھے) (۱۱) داغ؛ دھبہ؛ نشان - (۱۲) (تاریخ) قدیم ٹیوٹانی (جرمن) جماعتوں کے دیہات سے متعلق علاقہ ؛ پرگنہ -

*above the m.* : معیار سے اونچا ؛ معیار سے بلند -

*below m.* : معیار سے کم ؛ معیار سے نیچے -

*beside the m, wide of the m.* : (۱) نشان سے باھر؛ خالی؛ نشانے سے دور - (۲) (مجازاً) غیر متعلق ؛ خارج از بحث ؛ موضوع کلام سے بے تعلق -

*ear-m.* : دیکھو Ear -

*(God) save the m.* : کسی ھولناک واقعے کو بیان کرتے وقت عذر کے طور پر کہتے ھیں -

*hall-m.* : دیکھو Hall -

*make one's mark* : امتیاز حاصل کرنا -

*m. of mouth* : گھوڑے کے دانتوں کا گڑھا جس کے ذریعے عمر معلوم ہوتی ھے -

*of m.* : ممتاز ؛ مشہور -

*Plimsoll's m.* : جہاز کا غرقابی خط یعنے وہ خط جہاں تک لدے ھوئے جہاز کو زیر آب رکھنے کی قانوناً اجازت ھے ؛ اگر پانی اس سے اوپر جائے تو خلاف قانون ھوگا -

*trade-m.* : دیکھو Trade -

*up to the m.* : معیار کے برابر ؛ معیار پر پورا (اترنے والا) -

**Mark,** *v.t.* : (۱) نشان لگانا ؛ نشان کرنا ؛ علامت بنا نا ؛ داغنا ؛ نقش کرنا ؛ نقش کھودنا ؛ گودنا ؛ لکھنا (علامت کے طور پر) - (۲) نام لکھنا یا نشان بنانا (کپڑوں پر جو دھوبی کو دئے جائیں) - (۳) (اشیا پر) قیمت لکھنا - (۴) قدرتی نشان؛ داغ یا دھبا پا یا جانا (بھینگا بھجول) - (۵) اعراب یا علامات لگانا (حرفوں پر) ؛ کسی نشان سے ظاھر کرنا یا دکھا نا (جگہ کو نقشے میں) - (۶) کھیلوں کے جیتے ھوئے نمبر درج کرنا - (۷) ظاھر کرنا (ناپسندیدگی وغیرہ) - (۸) خصوصیت ھونا ؛ لازمی جزو ھونا - (۹) غور کرنا ؛ خیال کرنا ؛ دھیان کرنا؛ نظر کرنا ؛ لحاظ رکھنا وغیرہ - (۱۰) (فٹ بال) حریف کے قریب رھنا تاکہ اسے گیند نہ ملنے پائے -

*a marked difference* : بین فرق -

*a markedman* : مشتبہ شخص -

*m. down* : شکار میں چڑیوں وغیرہ کے چھپنے کی جگہ نظر میں رکھنا -

*m. off* : حدود الگ کرنا ؛ حد بندی کرنا -

*m. out* : (۱) حدود قایم کرنا ؛ خاکہ کھینچنا - (۲) تجویز یا طریق عمل سوچنا - (۳) (کسی کام کے لئے چن کر مخصوص) کردینا -

*this tendency is strongly marked in him* : اس کی طبیعت میں یہ رجحان نمایاں ھے -

*m. time* : (۱) مارک ٹائم کرنا (فوجی قواعد میں) - (۲) (مجازاً) چپ چاپ -

**markedly,** *adv.* : نمایاں طور پر -

**markedness,** *n.* : نمایاں ھونا -

**Mark,** *n.* : (۱) مارک ؛ ۸ اونس کا پیما نہ چاندی سونے کے لئے - (۲) جرمنی کا سکہ جیسے انگریزی شلنگ - (۳) (تاریخ) قدیم انگریزی سکہ جس کی قیمت ۱۳ شلنگ چار پینس تھی -

**Marker**, *n.* : (۱) نشان لگانے والا ؛ نشان کرنے والا وغیرہ - (۲) وہ شخص جو شکار کی چھپنے کی جگہ سے واقف ہوتا ھے ؛ کھوجیا - (۳) وہ شخص جو انٹے وغیرہ کھیلوں کا حساب رکھتا ھے ؛ مارکر - (۴) = book-marker -

**Market**, *n.* : (۱) بازار ؛ منڈی ؛ گزری ؛ پینٹھ - (۲) بازار لگنے کا دن -

*bring one's eggs or hogs to a bad m.* : اپنے منصوبے میں نا کام رھنا -

*come into the m.* : بازار میں آنا ؛ بکنے کے لئے آنا -

*make a m. of* : (مجازاً) بیچ ڈالنا ؛ مالی نفع کی خاطر کھو دینا -

*m. cross* : وہ صلیب جو بازار میں نصب ہو -

*m.-day* : بازار کا دن ؛ پینٹھ کا دن -

*m. garden* : وہ باغ جس میں بازار میں بیچنے کے لئے سبزی ترکاری بوئی جائے -

*money-m.* : دیکھو Money -

*m.-place* : مقام بازار ؛ چوک بازار -

*m.-town* : قصبہ جہاں بازار لگے -

*the corn m.* : اناج کی منڈی ؛ اناج کی تجارت -

*the m. fell* : بازار سرد ہوگیا ؛ کساد بازاری ہوگئی -

*put on the m.* : بازار میں بھیجنا ؛ بکنے کے لئے پیش کرنا -

**Market**, *v. i. & t.* : (۱) خرید و فروخت کرنا - (۲) بازار میں بیچنا (مال کو) -

**marketable**, *a.* : قابل فروخت ؛ قابل بازار ؛ بکنے والی ؛ بکنے کے قابل -

**marketably**, *adv.* : اس طرح کہ بک سکے -

**Marking**, *n.* : (۱) نشان کرنا ؛ نشان لگانا وغیرہ - (۲) پروں اور کھال وغیرہ کی رنگائی -

*m.-ink* : پکی روشنائی ؛ کپڑوں پر نشان لگانے کی سیاھی -

**Marksman**, *n.* : اچھا نشانہ باز ؛ قدر انداز -

**marksmanship**, *n.* : نشانہ بازی ؛ قدر اندازی -

**Mark Tapley**, *n.* : سدا مگن شخص ؛ وہ شخص جو ہمیشہ خوش رھے -

**Marl**, *n. & v. t.* : (۱) ایک طرح کی مٹی جس میں چونا ہوتا ھے اور کھاد کے کام آتی ھے ؛ کھتیلی مٹی - (۲) اس مٹی کی کھاد دینا -

**marly**, *a.* : (وہ زمین) جس میں ایسی مٹی ہو -

**Marlborough House**, *n.* : لندن میں پرنس آف ویلس کا محل -

**Marlburian**, *a. & n.* : Marlborough College کا رکن یا وہاں کا پڑھا ہوا -

**Marline**, *n.* : دو بل کی چھوٹی ڈوری یا رسی -

*m.-spike, marlinspike* : رسی کے بل کھولنے کا آلہ -

**Marlite**, *n.* : کھتیلی مٹی کی ایک قسم جو ہوا کے عمل کی مزاحمت کرتی ھے -

**Marmalade**, *n.* : مار ملیڈ ؛ نارنگی کا مربہ ؛ بعض اور پھلوں کا مربہ -

**Marmolite**, *n.* : ایک ھلکے سبز رنگ کا پتھر -

**Marmoreal**, *a.* : (شعر) مرمریں ؛ سنگ مرمر کا ؛ سنگ رخام کا ؛ مرمر صفت -

**Marmoset**, *n.* : ایک قسم کا بندر جو امریکہ کے گرم حصوں میں پایا جاتا ھے اس کی دم گچھے دار ہوتی ھے -

**Marmot**, *n.* : (۱) ایک طرح کی گلہری - (۲) ایک ٹوپی جو نہاتے وقت اوڑھتے ھیں -

**Marocain**, *n.* : ایک قسم کا کپڑا -

**Maronite**, *n.* : مارونی ؛ مقلد مارون ؛ لبنان (شام) میں عیسائیوں کے اس فرقے کا شخص جس کا بانی مارون تھا -

**Maroon**, *n. & a.* : (۱) بادامی قرمزی رنگ - (۲) ایک قسم کی آتش بازی جو زور کے دھماکے سے پھٹتی ھے -

**Maroon**, *n.* : (۱) مرون وہ حبشی جو جزائر غرب الہند اور ڈچ گیانا کے جنگلوں میں رہتے ھیں ابتدا میں یہ لوگ بھاگے ہوئے غلام تھے - (۲) وہ شخص جو سزا کے طور پر غیر آباد جزیرے وغیرہ میں چھوڑ دیا جائے -

**Maroon**, *v. t. & i.* : (۱) کسی شخص کو کسی غیر آباد جزیرے میں سزا کے طور پر چھوڑ دینا - (۲) آوارہ گردی کرنی ؛ آوارہ پھرنا ؛ مارا مارا پھرنا ؛ متر گشت کرنا -

**Marque**, *n.*, *Letter (s) of m. (& reprisal)* : (۱) مسلح جہاز سے دشمنوں کے تجارتی جہاز گرفتار کرنے کا اجازت نامہ - (۲) (واحد) وہ جہاز جس کے پاس ایسا اجازت نامہ ہو -

**Marquee**, *n.* : خرگاہ ؛ بڑا خیمہ ؛ ڈیرا -

**Marquetry,-terie**, *n.* : مرصع کام ؛ جڑاو کام ؛ میناکاری -

**Marquis,-quess**, *n.* : (۱) مارکوئیس ؛ نواب ؛ ڈیوک سے چھوٹا اور ارل سے بڑا خطاب - (۲) (ممالک غیر) کاونٹ -

**marquisate**, *n.* : (۱) مارکوئیس کا خطاب ؛ مارکوئیس کا درجہ - (۲) مارکوئیس کا علاقہ ؛ مارکوئیس کی عملداری -

**Marquise**, *n.* : (۱) (ممالک غیر) زوجہ مارکوئیس ؛ مارکوئیس بیگم - (۲) (قدیم) خیمہ - (۳) انگوٹھی جس میں بیضوی شکل میں نگینے جڑے ہوتے ھیں -

**Marquois**, *n.* *M. scale* : متوازی کش ؛ خطوط متوازی کھینچنے کا آلہ -

**Marram**, *n.* : ساحلی گھانس جو ریت میں اُگتی ھے -

**Marriage**, *n.* : (۱) شادی ؛ بیاہ ؛ نکاح ؛ عقد ؛ ازدواج ؛ عروسی - (۲) (مجازاً) اتحاد ؛ یگانگی ؛ یکجان دو قالب ہونا - (۳) (تاش) ایک ھی رنگ کے بادشاہ اور بیگم کا ساتھ ساتھ دکھانا -

*civil m.* : قانونی شادی (جس میں مذھبی رسوم نہ ھوں) -

*communal m.* : مشترکہ شادی (ایک جماعت کے کل مردوں کی شادی کل عورتوں سے) -

*companionate m.* : (امریکہ) امتحانی شادی ؛ مرد اور عورت کا امتحاناً کچھ دن میاں بیوی کی حیثیت سے رھنا -

*give in m.* : نکاح میں دینا ؛ عقد میں دینا -

*m. articles* : شرائط نکاح ؛ شرائط ازدواج -

*m.-bed* : بستر عروسی -

*m. licence* : دیکھو Licence -

*m. lines* : اجازت نامۂ نکاح -

*m. market* : شادی کا بازار ؛ شادی کے لائق لڑکوں اور لڑکیوں کی طلب اور رسد -

*m. settlement* : وہ معاھدہ جس کے ذریعے سے جائداد بیوی بچوں کے نام کر دی جائے -

*take in m.* : نکاح کرنا ؛ نکاح میں لانا -

**Marriageable**, *a.* : (۱) قابل شادی ؛ قابل نکاح ؛ قابل عقد -

(۲) شادی بیاہ کے قابل ( عمر ) -

**Married**, *a.* : شادی شدہ؛ بیاھا ھوا ؛ بیاھی ھوئی؛ منکوحہ؛ متاھل -

*m. life* : تاھل کی زندگی -

*Marron glace* (F), *n.* : Chestnut کی برت -

**Marrow**, *n.* : (۱) مغز ؛ گرد - (۲) کسی چیز کا مغز ؛ نچوڑ ؛ ست ؛ لب لباب -

*chilled to the m.* : (۱) جس کا کلیجہ تک سردی سے ٹھٹھر جائے - (۲) بیحد افسردہ -

*marrowbone* : (۱) گودے کی ھڈی ؛ گودے کی نلی - (۲) (جمع مزاحاً) گھٹنے -

*marrow(fat)* : بڑی قسم کا مٹر -

*m.-spoon* : مغز کش؛ نلی میں سے مغز نکالنے کی چمچی؛ گوداکش -

*pith & m.* : لب لباب ؛ مغز -

*spinal m.* : حرام مغز -

*vegetable m.* : گھیا کدو -

**marrowless**, *a.* : بے مغز کا ، بے گودے کا -

**marrowy**, *a.* : مغز دار ؛ گودے دار -

**Marrow**, *n.* : (مقامی) جوڑا؛ پر؛ دولھا یادلہن؛ (کسی کی) ھوبھو شکل -

**Marry**, *v. t. & i.* : (۱) نکاح پڑھانا - (۲) نکاح میں دینا ؛ بیاہ دینا ؛ شادی کردینا - (۳) نکاح میں لانا ؛ عقد کرنا ؛ شادی کرنا ؛ بیاہ کرنا ؛ بیاھنا - (۴) (مجازاً) ملانا ؛ ایک کرنا ؛ امتزاج کرنا ؛ متحد کرنا - (۵) شادی ھونا ؛ بیاہ ھونا -

**Marry**, *int.* : (قدیم) (تعجب ، غصہ ، تاکید) ھائیں ! ارے ! لاحول ولا قوۃ ! واللہ ! -

*m. come up* : لا حول ولا قوۃ -

**Mars**, *n.* : (۱) (ھیئت) مریخ ، جلاد فلک - (۲) قدیم رومیوں کا لڑائی کا دیوتا ؛ مریخ - (۳) جنگ ؛ حرب ؛ لڑائی ؛ جدال و قتال -

**Marsala**, *n.* : Marsala شراب؛ جزیرہ صقیلیہ (سسلی) کے شہر مارسالا کی سفید شراب -

**Marseillaise**, *n.* : مارسائیز ؛ جمھوریہ ؛ فرانس کا قومی راگ ؛ فرانس کا قومی گیت -

**Marseilles**, *n.* : مارسائی فرانس کی مشہور بندرگاہ - (۲) ایک قسم کا کرارا سوتی کپڑا -

**Marsh**, *n.* : دلدل ؛ کیچڑ ؛ کلابہ -

*m. gas* : دلدلی گیس ؛ کار بنی ھائیڈروجن -

*m. mallow* : ایک جھاڑی جو دلدل کے قریب اگتی ھے ؛ ایک مٹھائی جو اس کی جڑ سے بنتی ھے -

*m. marigold* : ایک طرح کا پودا جو مرطوب چراگاھوں میں اگتا ھے جس کا پھول سنہرا ھوتا ھے -

**marshiness**, *n.* : دلدلی ھونا -

**marshy**, *a.* : دلدلی ؛ دلدل دار -

**Marshal**, *n.* : (۱) یورپ کے بعض ممالک میں سپہ سالار ؛ سردار ؛ سینا پتی ؛ جنرل - (۲) میر دربار (بادشاہ کا) -

*air m., m. of the air* : دیکھو Air -

*earl-m.* : دیکھو Earl -

*field-m.* : دیکھو Field -

*judge's m.* : جج کا پیشکار (جو دورے میں ساتھ رھتا ھے) -

*knight m.* : (تاریخ) شاھی محل کا عہدہ دار جو محل کے اندرونی مقدمات کا فیصلہ کرتا تھا -

*provost m.* : دیکھو provost -

**marshalship**, *n.* : سپہ سالار کا عہدہ ؛ سپہ سالاری وغیرہ -

**Marshal**, *v. t. & i.* : (۱) صف آرائی کرنا ؛ صف بندی کرنا ؛ (واقعات وغیرہ کو) ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا - (۲) (نقابت) نشان یا مار کے کو ترتیب دینا - (۳) (کسی شخص کو بادشاہ وغیرہ کے سامنے) پیش کرنا -

**Marshalsea**, *n.* : (۱)(تاریخ) Southwark میں *knight marshal* کی عدالت - (۲) اس مقام کا جیل خانہ -

**Marsupial**, *a. & n.* : (تشریح حیوانات) تھیلی دار جانور ؛ تھیلی دار ؛ وہ جانور جو اپنے بچوں کو تھیلی میں رکھتے ھیں - (۲) خریطہ نما ؛ کیسہ نما -

*m. muscle* : کیسہ نما عضلہ -

**Mart**, *n.* : (۱) (شعر) بازار - (۲) نیلام خانہ ؛ نیلام گھر ؛ نیلام گاہ - (۳) منڈی ؛ تجارتی مرکز -

**Martello**, *n.*, *M. tower* : مارٹیلو ؛ ساحلی قلعہ ؛ قلعہ جو ساحل بحر پر ملک کی حفاظت کے لئے بنا لیا جاتا ھے -

**Marten**, *n.* : نیولے کی قسم کا ایک جانور جس سمور بہت قیمتی ھوتی ھے -

**Martial**, *a.* : (۱) حربی؛ جنگی ؛ عسکری ؛ فوجی - (۲) مریخی؛ مریخ کے متعلق - (۳) جری ؛ جرار - (۴) جنگ جو -

*m. law* : مارشل لا ؛ جنگی قانون ؛ حربی حکومت -

**martialize**, *v. t.* : فوجی بنانا ؛ جنگی بنانا -

**martially**, *adv.* : فوجی طرز پر ؛ جنگی اصول پر ؛ جرارانہ ؛ جنگجویانہ -

**Martian**, *n.* : مریخی ؛ باشندۂ مریخ -

**Martin**, *n.* : ایک طرح کی ابابیل ( نیز *house-m.*) -

*Martinmas*, *St. M.'s day* : یوم مارٹن (۱۱ نومبر) -

*M.'s summer* : یوم مارٹن کا خوشگوار موسم -

*St. M.* : مقدس مارٹن (یہ شخص چوتھی صدی عیسوی میں Tours کا اسقف تھا) -

**Martinet**, *n.* : وہ شخص جو (بحری یا فوجی) انضباط میں سخت ھو ؛ سخت گیر ؛ فوجی اور بحری انضباط کا قائل -

**martinetism**, *n.* : سخت گیری ؛ انضباط کی سختی -

**martinettish**, *n.* : سخت گیرانہ (انضباط) -

**Martingale**, *n.* : (۱) وہ تسمہ جس کا ایک سرا گھوڑے کے تنگ میں اور دوسرا پوزی میں بندھا ھوتا ھے - (۲) (جہاز رانی) پیش جہاز کی چوب کے سہارے کی رسی ؛ چوب جہاز کی طناب - (۳) جوئے میں داوں کو دو چند کردینے کا اصول ؛ دونی بازی -

**Martini**, *n.* : مارٹنی رائیفل -

**Martlet**, *n.* : (۱) ایک قسم کی چڑیا - (۲) (نقابت) بے پاوں کے پرند کی تصویر جو مارکوں میں بنی ھوتی ھے -

**Martyr**, *n. & v. t.* : (۱) شہید ؛ راہ حق میں جان دینے والا - (۲) شہید کرنا ؛ اذیت دینا -

*make a m. of oneself* : نام و نمود کی خاطر (سچا یا جھوٹا) ایثار کرنا؛ شہید بننا؛ لہولگا کر شہیدوں میں داخل ھونا -

*m. to gout, &c.* : نقرس میں مبتلا ؛ نقرس کا دائم المرض -

**Martyrdom**, *n.* : (۱) شہادت - (۲) اذیت ؛ کرب -

**Martyrize**, *v. t.* : (۱) (m.oneself) شہید بننا ؛ شہید بنانا -

**Martyro-** : (لاحقہ) شہیدوں کا -

*martyrological* : تاریخ شہدا کے متعلق؛ مآثر شہدا کے متعلق -

*martyrology* : سلسلۂ شہدا ؛ فہرست شہدا ؛ تاریخ شہدا ؛ مآثر شہدا -

*martyrolatry* : شہید پرستی -

**Martyry**, *n.* : شہید کا مزار یا روضہ ؛ وہ گرجا جو کسی شہید کی یادگار میں بنایا جائے -

**Marvel**, *n.* : (۱) تعجب کی بات ؛ حیرت انگیز واقعہ ؛ عجیب و غریب چیز ؛ انوکھی چیز ؛ اعجوبہ - (۲) (کسی صفت کا) کمال ؛ حیرت انگیز نمونہ - (۳) (قدیم) حیرت ؛ تعجب -

**Marvel**, *v. i.* : (۱) (ادبی) حیران ہونا ؛ حیرت زدہ ہونا ؛ محو حیرت ہونا ؛ متعجب ہونا - (۲) (کسی چیز کی وجہ وغیرہ معلوم کرنے کی) فکر ہونا ؛ الجھن ہونا ؛ کاوش ہونا -

**Marvellous**, *a.* : (۱) عجیب و غریب ؛ طرفہ ؛ حیرت خیز ؛ تعجب انگیز ؛ انوکھا ؛ نرالا - (۲) مافوق العادت؛ خارج از قیاس -

*the m.* : مافوق العادت امور -

**marvellously**, *adv.* : حیرت انگیز طریقہ سے -

**marvellousness**, *n.* : حیرت انگیزی ؛ انوکھا پن -

**Marxian**, *n. & a.* : پیرو مارکس ؛ مارکس کا ؛ مارکسی (مشہور جرمن اشتراکی کارل مارکس ۸۳ - ۱۸۱۸ سے منسوب) -

**Marzipan** : دیکھو Marchpane -

**Mascot**, *n.* : (۱) وہ شخص یا چیز جس کا ہونا نیک شگون سمجھا جائے ۔ باعث برکت چیز یا شخص ؛ بخت آور ؛ بھاگوان چیز یا شخص -

**Masculine**, *a. & n.* : (۱) مذکر - (۲) مردانہ ؛ جوان مردانہ ؛ قوی ؛ پُر زور - (۳) جانس مذکر ؛ مذکر لفظ -

*m. ending* : مصرعے کا آخری بول جس پر جھٹکا ہو -

*m. rhyme* : (فرانسیسی عروض میں) وہ قافیے جن کے آخر میں ساکھا حرف "e" نہ ہو بلکہ آخری بول پر جھٹکا ہو -

**masculineness, masculinity**, *nn.* : تذکیر -

**Mash**, *n.* : (۱) وہ شعیرہ (Malt) جس میں بوزہ (بیر) بنانے کے لئے گرم پانی ڈالا گیا ہو - (۲) کچومر - (۳) چنے ' چوکر اور بھوسی وغیرہ کا مرکب جو گھوڑوں کو دیا جاتا ہے - (۴) (عامیانہ) آلو کا بھرتا - (۵) ملغوبا ؛ معجون مرکب -

**Mash**, *v. t.* : (۱) شعیرے (Malt) میں گرم پانی ملانا - (۲) کچومر بنانا ؛ کچلنا - (۳) (آلو وغیرہ کا) بھرتا بنانا -

**Mash**, *v. t. & n.* : (۱) (عامیانہ) (عورت کا مرد کو مرد کا عورت کو) فریفتہ کرلینا ؛ موہ لینا - (۲) من موہن ؛ جانی ؛ پیارا یا پیاری

*be mashed on* : لٹو ہونا ؛ جان - لینا ؛ فریفتہ ہونا -

**Masher**, *n.* : (عامیانہ) اپنے آپ کو کنھیا سمجھنےوالا ؛ چھیلا ؛ رسیا -

**Mashie, -y**, *n.* : گولف کھیلنے کا ایک چوگان -

**Masjid**, *n.* : مسجد -

**Mask**, *n.* : (۱) نقاب ؛ مقنع ؛ برقع ؛ جالی وغیرہ (جو حفاظت کے لئے کسی چیز پر لگا دی جائے) - (۲) (مصنوعی) چہرہ (جسے رومی اور یونانی ایکٹر استعمال کرتے تھے) - (۳) (شبیہ) چہرہ ؛ چہرے کا سانچہ (جو موم وغیرہ چہرے پر رکھ کر ڈھالا جاتا ہے) - (۴) (مجازاً) (بناوٹ کا) پردہ ؛ بہروپ - (۶) نقاب پوش ؛ برقع پوش - (۷) لومڑی کا سر یا چہرہ -

*death m.* : مردے کے چہرے کا سانچہ -

*to throw off the m.* : (بناوٹ کا) پردہ اٹھا دینا ؛ اصلی رنگ میں ظاہر ہونا -

**Mask**, *v. t.* : (۱) منہ پر نقاب ڈالنا ؛ برقع یا مقنع میں منہ چھپانا - (۲) چہرہ لگانا ؛ مصنوعی چہرے کا استعمال کرنا - (۳) (احساسات و جذبات کو) (کسی چیز کے پردے میں) چھپانا - (اصلی رنگ میں) ظاہر نہ ہونے دینا ؛ پوشیدہ رکھنا - (۴) (فوج) اپنی قوت کو دشمن سے پوشیدہ رکھنا ؛ کافی فوج کے ساتھ دشمن کی نقل و حرکت دیکھتے رہنا تاکہ وہ کچھ نہ کر پائے ؛ اپنی فوج کے آگے کھڑا ہوکر گولہ باری میں خلل انداز ہونا -

*masked ball* : ناچ کا جلسہ جس میں لوگ نقاب ڈال کر شریک ہوں ؛ نقابی رقص -

**Masker, -quer**, *n.* : وہ شخص جو *Masque* (سوانگ یا رہس) میں حصہ لے -

**Maskinonge**, *n.* : سنان ماہی ؛ ایک بڑی قسم کی نوک دار منہ کی مچھلی جو شمالی امریکہ کی بڑی جھیلوں میں ہوتی ہے -

**Mason**, *n. & v. t.* : (۱) راج ؛ معمار (پتھر کی عمارت کا) - (۲) فرامشن (free-mason) - (۳) پتھر کی عمارت بنانا ؛ مضبوطی کے لئے پتھر لگانا -

**masonic**, *a.* : فرامشن کا -

**Masonry**, *n.* : (۱) معماری - (۲) پتھر ' اینٹ ' گچ کا کام -

**Mas(s)ora(h)**, *n.* : عبرانی بائبل کے متعلق قدیم روایات ؛ عبرانی بائبل کی تفسیر -

**Mas(s)orete, -ite**, *n.* : عبرانی انجیل کا مفسر ؛ وہ یہودی عالم جو عبرانی انجیل کی قدیم روایات کا راوی ہو -

**mas(s)oretic**, *a.* : عبرانی انجیل کی تفسیر کے متعلق -

**Masque**, *n.* : (۱) ایک طرح کا عطائیوں کا ناٹک ' سوانگ یا رہس - (۲) وہ قصہ جو اس کے لئے لکھا جائے ؛ سوانگ ؛ رہس -

**Masquerade**, *n.* : (۱) نقاب پوشوں کا رقص ؛ رقص نقابی - (۲) بناوٹ ؛ دکھاوا ؛ سوانگ ؛ بہروپ ؛ ریاکاری -

**Masquerade**, *v. i.* : (۱) بھیس بدلنا ؛ بہروپ بدلنا ؛ سوانگ بھرنا - (۲) ریا و نمائش کرنا ؛ دکھاوے کی زندگی بسر کرنا -

**Mass**, *n.* : (۱) رسم عشاے ربانی ؛ دعا یا نماز عشاے ربانی - (۲) عشاے ربانی کے الفاظ ؛ وہ دعا جو اس میں پڑھی جاتی ہے - (۳) عشاے ربانی کی تعریبی نغمہ -

*high m.* : عشاے ربانی کی پر تکلف رسم (بخورات ' موسیقی وغیرہ کے ساتھ) -

*low m.* : عشاے ربانی کی سادہ رسم (جس میں موسیقی وغیرہ کی ضرورت نہیں ہوتی) -

**Mass**, *n. & v. t. & i.* : (۱) ڈھیر ؛ انبار ؛ تودہ - (۲) گچھا ؛ لچھا - (۳) بہت بڑی تعداد ؛ کثیر تعداد - (۴) دور تک پھیلا ہوا سلسلہ (روشنی وغیرہ کا) ؛ چادر (نور کی) - (۵) (طبیعیات) کمیت ؛ کمیت مادہ - (۶) اکٹھا ہونا ؛ اکٹھا کرنا - (۷) (فوج) فوجوں کو ایک مرکز پر جمع کرنا -

*he is m. of bruises* : وہ زخموں سے چور ہے ؛ وہ سراپا زخم ہے -

*in the m.* : مجموعی حیثیت سے ؛ من حیث المجموع -
*m. of manoeuvre* : وہ فوج جو حرکت عسکری کے لئے خالی یا محفوظ رکھی جائے -
*m. meeting* : جلسۂ عام ؛ عام سیاسی جلسہ -
*the mm.* : عوام کالانعام ؛ عوام الناس -
*the m.* or *the great m.* : اکثریت ؛ کثرت تعداد -

**Massacre,** *n. & v. t.* : (۱) قتل عام ؛ عام خونریزی ؛ بہت سے جانور ذبح کرنا - (۲) قتل کرنا ؛ خون ریزی کرنا ؛ ذبح کرنا ؛ بیدردی سے قتل کرنا ؛ گلے پر چھری پھیرنا -

**Massage,** *n. & v. t.* : (۱) جسم کی مالش ؛ مشت مال ؛ ملادلی ؛ چپی - (۲) مالش کرنا (جسم کی) ؛ (ہاتھ پاؤں) دبانا ؛ ملادلی کرنا ؛ چپی کرنا ؛ مشت مال کرنا -

*Masse, n.* : (انگے کا کھیل) عمودی نشانہ ؛ وہ نشانہ جو چھڑی کو سیدھا رکھ کر لگایا جائے -

**Masseur,** *n.* (fem.-euse) : جسم کی مالش کرنے والا ؛ مشت مالی کرنے والا ؛ ہاتھ پاؤں دبانے والا -

**masser,massor,** *nn.* : دلاک ؛ حمامی -

**Massif,** *n.* : اونچے پہاڑوں کا گتھا ہوا سلسلہ -

**Massive,** *a.* : (۱) بڑا اور بھاری ؛ بڑا اور ٹھوس - (۲) (نقشہ ، چہرہ وغیرہ) بھاری ، چوڑا چکلا - (۳) (مجازاً) ٹھوس - (۴) (نفسیات) وسیع ، کثیر (احساس وغیرہ) -

**massively,** *adv.* : بڑے اور بھاری پن یا ٹھوس پن سے -

**massiveness,** *n.* : بھاری پن ؛ ٹھوس پن ؛ وسعت یا کثرت احساس -

**Massy,** *a.* : (۱) بھاری ؛ ٹھوس - (۲) وزنی ؛ گراں ؛ بوجھل ؛ وقیع ؛ اہم -

**massiness,** *n.* : (۱) بھاری پن ؛ بوجھل پن ؛ ٹھوس پن ؛ اہمیت ؛ وقعت -

**Mast,** *n.* : مستول ؛ ستون کشتی -
*before the m.* : دیکھو Before -
*half -m. high* : دیکھو Half -
*m.-head* : (۱) مستول کی چوٹی ؛ سرمستول ؛ (خصوصاً) نچلے مستول کی چوٹی جس پر چڑھ کر مشاہدہ کرتے ہیں یا جس میں لوگوں کو باندھ کر سزا دیتے ہیں - (۲) ملاح کو مستول کی چوٹی پر چڑھانا - (۳) (باد بان) چڑھانا -
*two-,three-masted* : دو مستولی ؛ سہ مستولی -
*two-,three-master* : دو مستول والا ؛ تین مستول والا -

**Mast,** *n.* : شاہ بلوط وغیرہ کا پھل -

**Master,** *n.* : (۱) مالک ؛ مختار ؛ قابض ؛ متصرف - (۲) (جہاز رانی) تجارتی جہاز کا کپتان - (۳) آقا ؛ آجر ؛ کار خانے کا مالک - (۴) کتے ، گھوڑے ، وغیرہ کا مالک - (۵) سردار خاندان ؛ صاحب خانہ ؛ ماہر فن ؛ ماہر فن مزدور ؛ فن دان ؛ رئیس المدارس ؛ حاکم ؛ عامل ؛ ناظم - (۶) استاد ؛ معلم - (۷) استاد فلسفہ وغیرہ - (۸) کاریگر (خصوصاً وہ جس کا اپنا کار خانہ ہو) جیسے (m. carpenter) - (۹) استاد فن ؛ کامل فن ؛ مسلم الثبوت آرٹسٹ (خصوصاً تیرھویں اور سترھویں تک کے نقاش) - (۱۰) ان نقاشوں کی بنائی ہوئی تصویر - (۱۱) میاں ؛ بھیا (شرفا کے لڑکوں کے نام کے ساتھ لوگ خصوصاً نوکر یہ لقب لگاتے ہیں) -

*a m.mind* : بر ترین یا افضل ترین شخص -
*be master of* : کسی شے میں کمال حاصل کرنا ؛ ماہر ہونا -
*be one's own m.* : اپنی مرضی کا مختار ہونا -
*house m.* : دیکھو House -
*m-at-arms* : جنگی جہاز کا پولیس افسر -
*m.-key* : ہر قفلی کنجی ؛ وہ کنجی جو بہت سے قفلوں میں لگ جائے -
*m. mason* : (۱) ماہر فن معمار ، کاریگر ، راج - (۲) فرامشن سوسائیٹی کا وہ رکن جو تیسری منزل سے گزر چکا ہو -
*M. in Chancery* : دیکھو Chancery -
*M. of Arts* (M. A.) : ایم - اے -
*M. of Ceremonies* : دیکھو ceremony -
*m. of misrule* : دیکھو Misrule -
*M.of rolls* : دیکھو Roll -
*M. of the Horse* : انگلستان کے محل شاہی کا ایک عہدہ دار -
*make oneself m. of* : عبور حاصل کرنا ؛ مہارت پیدا کرنا -
*M. of the revels* : میر طرب ؛ محل شاہی اور *Inns of court* کے جلسوں اور جشنوں کا منتظم -
*masterpiece* : شاہ کار ؛ مہا کاج -
*m.-stroke* : معرکے کی تدبیر ؛ غضب کی چال ؛ (حکمت عملی وغیرہ کا) کمال -
*The M.* : آقا ؛ مولا (حضرت عیسیٰ) -

**masterdom, masterhood,** *nn.* : آقائی ؛ حکومت ؛ قبضہ ؛ تصرف -

**masterless,** *a.* : بے مالک ؛ بے آقا وغیرہ -

**Master,** *v. t.* : (۱) غالب آنا ؛ مغلوب کرنا ؛ فتح کرنا ؛ شکست دینا - (۲) مطیع کرنا ؛ تسخیر کرنا ؛ تابع کرنا ؛ زیر کرنا ؛ قابو میں لانا - (۳) کمال حاصل کرنا ؛ تکمیل کرنا ؛ مہارت حاصل کرنا ؛ عبور حاصل کرنا ؛ دسترس پیدا کرنا ؛ دستگاہ حاصل کرنا ؛ قدرت حاصل کرنا ؛ حاوی ہونا (علوم و فنون میں ، اوزار کے استعمال میں) - (۴) حکومت کرنا ؛ حکم چلانا -

**Masterful,** *a.* : (۱) خود سر ؛ خود رائے ؛ تحکم پسند - (۲) قوی العزم -

**masterfully,** *adv.* : (۱) خودرایانہ ؛ خود سری سے ؛ تحکم پسندی سے - (۲) قوی العزمی سے -

**masterfulness,** *n.* : (۱) خودرائی ؛ خود سری ؛ تحکم پسندی - (۲) قوی العزمی -

**Masterly,** *a.* : استادانہ ، ماہرانہ ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ عمدہ -

**masterliness,** *n.* : استادی ؛ مہارت ؛ کمال ؛ عمدگی -

**Mastership,** *n.* : (۱) مدرسی ؛ ماسٹری ؛ ٹیچری ؛ استادی ؛ معلمی - (۲) حکومت ؛ سرداری ؛ قبضہ -

**Mastery,** *n.* : (۱) واقفیت ؛ مہارت ؛ دسترس ؛ دستگاہ - (۲) قبضہ ؛ دخل ؛ حکومت ؛ سرداری ؛ فرمان روائی - (۳) غلبہ - (۴) مہارت ؛ استادی ؛ کمال ؛ کاریگری ؛ چابک دستی ؛ یدطولیٰ -

**Mastic,** *n.* : (۱) (نباتیات) مصطگی ؛ درخت مصطگی - (۲) ایک طرح کی گوند - (۳) شراب جس میں مصطگی کی چاشنی ہوتی ہے - (۴) ہلکا زرد رنگ -

**masticic**, *a.* : مصطگی کا -

**Masticate**, *v. t.* : (۱) چبانا ( غذا کو دانتوں سے ) -

**masticability**, *n.* : چبایا جاسکنا ؛ چبانے کے قابل ہونا -

**mastication**, *n.* : چبائی ؛ چبانے کا فعل ؛ چبانا -

**masticator**, *n.* : چبانے والا -

**masticatory**, *a.* : چبانے کا -

**Mastiff**, *n.* : ماسٹف ؛ ایک بڑا کتا جس کے کان اور ہونٹ لٹکے ہوئے ہوتے ہیں -

**Mastitis**, *n.* : التہاب پستان ؛ ورم پستان -

**Mastodon**, *n.* - مستودن ؛ ہاتھی سے مشابہ جانور جواب معدوم ہے -

**mastodontic**, *a.* : مستودنی -

**Mastoid**, *a.* : ( تشریح ) پستان نما -

**Masturbate**, *v. i.* : - جلق لگانا ؛ ہتھ رس کرنا ؛ مشت زنی کرنا -

**masturbation**, *n.* : جلق ؛ ہتھ رس ؛ مشت زنی -

**Mat**, *n.* : (۱) چٹائی ؛ بوریا ؛ سیتل پاٹی - (۲) زیر انداز ؛ پانداز ( خصوصاً door-m. ) -

**Mat**, *v. t. & i.* : (۱) ( کمرے وغیرہ میں ) چٹائی بچھانا ؛ بوریا بچھانا ؛ چٹائی کا فرش بچھانا ؛ بورئے کا فرش بچھانا - (۲) الجھا دینا - (۳) الجھ کر گچھا سا بن جانا -

*matted hair* : موئے ژولیدہ ؛ الجھے ہوئے بال -

**Mat**, *a. n. & v. t.* : (۱) ماند ؛ مدھم ؛ بے رونق ؛ بے آب - (۲) ( چوکھٹے دار ، تصویر کے گرد ) غیر مجلی سنہرا حاشیہ - (۳) زر خام کا سا رنگ وغیرہ ؛ مدھم پن ؛ ماند پن - (۴) (منقش شیشے وغیرہ کی ) کھردری زمین ؛ دانہ دار زمین - (۵) ملمع کو ماند کرنا ؛ شیشے کو کھردرا کرنا ؛ دانہ دار بنانا -

**Matador**, *n.* : (۱) (اسپین) سانڈ سے لڑنے والا پہلوان ؛ ثور افگن - (۲) بعض کھیلوں میں تاش کا سب سے بڑا پتہ -

**Match**, *n.* : (۱) مد مقابل ؛ حریف ؛ جوڑ ؛ ٹکر کا شخص - (۲) نظیر ؛ مثیل ؛ جواب - (۳) ہمسر ؛ ہم پلہ - (۴) مقابلہ ؛ مقابلے کا کھیل ؛ میدان ؛ میچ - (۵) بر ؛ جوڑا ؛ دولہا یا دلھن -

*make a m.* : شادی کرانا ؛ بیاہ کرانا -

*m.-board* : سال تختہ ؛ وہ تختہ جس کے ایک طرف نوک نکلی ہو اور دوسری طرف چول ہو تاکہ دوسرے تختے میں سال دیا جائے -

*m.-maker* : شخص جسے شادیاں کرانے کا شوق ہو -

**Match**, *v. t. & i.* : (۱) شادی کرانی ؛ بیاہ کرانا - (۲) برابر کا جوڑ ہونا ؛ ہمسر ہونا - (۳) مقابلے میں لانا یا کھڑا کرنا - (۴) میل کھانا ؛ ( مقدار ، صفت ، رنگ وغیرہ میں ) یکساں ہونا یا جوڑ کا ہونا - (۵) میل کی چیز ڈھونڈنا ؛ میل ملانا -

**Match**, *n.* : (۱) ماچس ؛ دیا سلائی ؛ کبریت ؛ آگ کاڑی - (۲) ( توپ وغیرہ کا ) فتیلہ ؛ فلیتہ ، بتی ؛ توڑا ؛ شتابہ -

*m.-box* : آگ پیٹی ؛ ماچس کا بکس ؛ دیا سلائی کا بکس ؛ ماچس کی ڈبیا -

*m.-lock* : توڑے دار بندوق -

*matchwood* : - لکڑی کا چھوٹا پتلا ٹکڑا ؛ دیا سلائی کی لکڑی -

*safety m.* : محفوظ دیا سلائی ؛ وہ دیا سلائی جس کی سطح ہموار ہو -

**Matchet**, *n.* : بڑا چاقو ؛ چھرا ؛ بغدا ( جو شمالی امریکہ وغیرہ میں اوزار اور ہتھیار کے طور پر استعمال ہوتا ہے ) -

**Matchless**, *a.* : بے نظیر ؛ عدیم المثال ؛ بے عدیل ؛ لاثانی ؛ لاجواب ؛ بے مثل ؛ فرد ؛ عدیم النظیر -

**matchlessly**, *adv.* : لاجواب طور پر ؛ بے نظیر طور پر ؛ بے مثل انداز سے ؛ لاثانی اسلوب سے -

**Mate**, *n. & v. t.* : ( شطرنج ) (۱) مات ( checkmate ) - (۲) مات دینا -

*fool's m.* : احمق مات (ج) ؛ مات جو دو ہی چالوں میں ہو جائے -

*stale m.* : ضیق ؛ زچ -

**Mate**, *n.* : (۱) ( مزدور ) رفیق ؛ ساتھی ؛ (عموی خطاب) دوست - (۲) ( پرندوں کا ) جوڑا ؛ نر یا مادہ - (۳) بر ؛ جوڑا ؛ دولہا یا دلھن - (۴) (تجارتی جہاز کا) نائب کپتان - (۵) ( باورچی وغیرہ کا ) مددگار ؛ میٹ -

**mateless**, *a.* : - ( جانور ) بے رفیق ؛ بے شوہر یا زوجہ ؛ پھٹیل -

**Mate**, *v. t. & i.* : (۱) شادی کرانا ؛ نکاح کرانا - (۲) شادی کرنا ؛ بیاہ کرنا ؛ نکاح کرنا - (۳) (پرندوں کا) جوڑا ملانا - (۴) (پرندوں کا آپس میں ) جوڑا ملنا - (۵) ہم صحبت ہونا ؛ ہم نوالہ و ہم پیالہ ہونا ؛ ساتھ اٹھنا بیٹھنا -

**Mate**, *n.* : ایک قسم کا ظرف جس میں پیراگوے کی چائے ( Paraguay tea ) بھگوئی جاتی ہے - (۲) پر گوے کی چائے - (۳) اس چائے کی جھاڑی -

***Matelot***, **matlo**, *n.* : ( جہازوالوں کا روز مرہ ) ملاح -

***Matelote***, *n.* : شراب اور پیاز وغیرہ کے مسالے میں پکی ہوئی مچھلی ؛ ماتلوت -

**Mater**, *n.* : ( مکتب ، روز مرہ ) ماں ؛ اماں ؛ اماں جان -

*dura mater* : دیکھو Dura -

*materfamilias* : گھر کی بڑی بوڑھی -

*pia mater* : دیکھو pia -

**Material**, *a. & n.* : (۱) معنوی ؛ نفس مضمون کے متعلق ؛ ہیولی کے متعلق - (۲) مادی ؛ ہیولانی - (۳) مادیت پرستانہ ؛ مادی ؛ ماد یائد - (۴) جسمانی ( راحت وغیرہ ) - (۵) اہم ؛ ضروری - (۶) وہ اشیا جن سے کوئی چیز بنائی جائے ؛ مسالہ ؛ سامان - (۷) کپڑا ؛ پارچہ - (۸) مواد ؛ مسالہ ( تاریخی کتاب وغیرہ کے لئے ) -

*m. theory (of heat)* : ( حرارت کا ) نظریۂ مادیت یعنی یہ نظریہ کہ گرمی مادی شے ہے -

*raw m.* : خام اشیا ؛ خام اجناس -

*writing-mm.* : سامان نوشت و خواند ؛ لکھنے کا سامان -

**materiality**, *n.* : ہیولائیت ؛ مادیت ؛ جسمائیت -

**materially**, *adv.* : معنوی حیثیت سے ؛ مادی طور پر ؛ جسمانی طور پر -

**Materialism**, *n.* : (۱) مادیت ؛ مادہ پرستی ؛ یہ نظریہ کہ دنیا میں سوائے مادے کے جوہر موجود نہیں ؛ یہ عقیدہ کہ شعور اور ارادہ بھی مادے کے مظاہر ہیں - (۲) ( آرٹ ) مادیت ؛ اشیا کے مادی پہلو پر زور دینا -

**materialist**, *n.* : مادی ؛ مادہ پرست ؛ دھری -

**materialistic**, *a.* : دھریانہ ؛ مادہ پرستانہ -

**materialistically**, *adv.* : مادہ پرستانہ انداز سے -

**Materialize**, *v. t. & i.* : (۱) مادی بنانا ؛ مادی قرار دینا - (۲) مادی بنانا ؛ ہیولانی بنانا ؛ جسم کی صورت میں لانا ؛ مجسم کرنا - (۳) روحوں کو جسمانی شکل میں ظاہر کرنا ؛

روحوں کا جسمانی شکل میں نمودار ہونا - (۴) واقع ہونا ؛ ظہور میں آنا ؛ وقوع میں آنا ؛ حقیقت کا جامہ پہننا - (٥) مادہ پرست بنانا ؛ مادیت کے رنگ میں رنگنا -

**materialization**, *n.* : تجسیم ؛ مجسم ہونا یا کرنا ؛ وقوع ؛ ظہور -

*Materia medica*, *n.* : ان دواؤں کا مجموعہ جو علاج میں استعمال ہوتی ہیں ؛ مخزن الادویہ ؛ میٹریا مڈیکا -

*Materiel* (F), *n.* : مال تجارت ؛ سامان تجارت ؛ بضاعت ؛ پونجی ؛ سامان -

**Maternal**, *a.* : (۱) مادری ؛ مادرانہ ؛ ماں کا - (۲) ماں کی طرف سے ؛ ننھیالی -

*m. uncle* : ماموں -

**maternally**, *adv.* : (۱) مادرانہ ؛ ماں کی طرح ؛ ماں کی طرف سے ؛ ننھیالی رشتے سے -

**Maternity**, *n.* : (۱) ماں ہونا ؛ امویت ؛ زچگی - (۲) مادرانہ شفقت ؛ مامتا -

*m. bag* : وہ تھیلا جس میں وضع حمل کا ضروری سامان ہوتا ھے اور غریبوں کو مفت تقسیم کیا جاتا ھے -

*m. hospital* : شفا خانۂ زچگی -

**Mathematical**, *a.* : ( ) ریاضی کے متعلق ؛ ریاضیاتی - (۲) (ثبوت وغیرہ) بالکل صحیح ؛ جچا تلا ؛ بالکل ٹھیک -

**mathematically**, *adv.* : از روے ریاضی ؛ از روے علم ریاضی -

**Mathematics**, *n.* pl. : (جمع) ریاضی ؛ علم ریاضی ؛ ریاضیات -

*applied m.*, *mixed m.* : علمی ریاضی ؛ ریاضی مقرون ( مثلاً ہیئت میں ) -

*pure m.* : نظری ریاضی ؛ ریاضی مجرد ؛ ریاضی محض -

**mathematician**, *n.* : ریاضی داں ؛ ماہر ریاضی -

*Matico*, *n.* : پیرو جھاڑ ؛ ایک جھاڑی جو ملک پیرو میں پائی جاتی ھے اس کی پتیاں خون کے بہنے کو روکتی ہیں -

**Matin**, *n.* : (۱) ( جمع ) تسبیح نیم شب ، تسبیح صبح ( جس کا بائبل میں حکم ھے ) - (۱) ( جمع ) ( کلیسائے انگلستان ) نماز صبح ؛ دعائے صبح - (۳) ( واحد یا جمع ، شعر ) نغمۂ مرغان سحر ؛ پرندوں کا زمزمۂ صبح گاھی -

**Matinee**, *n.* : سہ پہر کا تماشا ( تھیٹر ، سنیما وغیرہ کا ) ؛ سہ پہر کی صحبت موسیقی -

*the m. hat* : (۱) عورتوں کی ٹوپی جو تماشے میں حائل ہو - (۲) خاص وضع کی ٹوپی جو تماشے میں حائل نہ ہو -

**Matlo** : دیکھو Matelot -

**Matrass**, *n.* : بھبکا ؛ قرنبیق -

**Matriarch**, *n.* : ( Patriarch ) وہ عورت جو رتبے میں سر قبیلہ کے برابر ہو ؛ مزاحاً گھر کی بڑی بوڑھی کو کہتے ہیں -

**Matriarchy**, *n* : (۱) وہ عمرانی تنظیم جس میں ماں سردار خاندان ہوتی ھے ؛ حکومت مادری -

**matriarchal**, *a.* : حکومت مادری کے متعلق -

**Matricide**, *n.* : (۱) مادر کشی ؛ قتل مادر - (۲) اپنی ماں کا قاتل ؛ قاتل مادر

**matricidal**, *a.* : مادر کشانہ ؛ قتل مادر کے متعلق -

**Matriculate**, *v. t.* & *i.* : (۱) (طالب علم کو) یونیورسٹی ( جامعہ) میں داخل کرنا ؛ ( امتحان وغیرہ کے بعد ) جامعہ میں داخلے کا حق عطا کرنا - (۲) طلبہ کا داخل جامعہ ہونا ؛ داخلے کا امتحان پاس کرنا -

**matriculation**, *n.* : داخلۂ جامعہ ؛ امتحان داخلہ -

**matriculatory**, *a.* : امتحان داخلہ کے متعلق ؛ داخلۂ جامعہ کے متعلق -

**Matrimony**, *n.* : (۱) بیاہ ؛ شادی ؛ عقد ؛ نکاح ؛ ازدواج - (۲) تاش کے بعض کھیلوں میں ترپ کے شاہ و بیگم کا ایک جگہ جمع ہونا - (۳) تاش کا ایک کھیل -

**matrimonial**, *a.* : بیاہ شادی کے متعلق ؛ ازدواجی ؛ متعلق بہ نکاح -

**matrimonially**, *adv.* : از روے ازدواج ؛ شادی کی بناء پر ؛ شادی کے لحاظ سے -

**Matrix**, *n.* ( pl. *-ices*, *-ixes* ) : (۱) ( تشریح ) رحم ؛ بچہ دان ؛ کوکھ - (۲) مقام نشو و نما ؛ منشا - (۳) جسم حیوانی کے کسی عضو کا جزو ترکیبی - (۴) چٹان وغیرہ کا ٹکڑا جس میں جواھرات وغیرہ پائے جائیں - (٥) ( حیوانیات ) وہ مادہ جو دو خلیوں کے درمیان ہوتا ھے ؛ دھارن - (٦) ٹائپ وغیرہ کا سانچہ -

**Matron**, *n.* : (۱) زن منکوحہ ؛ بیاھی عورت - (۲) شفاخانے ، مدرسے وغیرہ کی منتظمہ ؛ میٹرن -

**matronage**, *n.* : (۱) مدرسے وغیرہ کی منتظمہ کا عہدہ یا کام - (۲) جماعت منتظمات -

**matronal**, *a.* : منتظمہ کا یا اس کے متعلق -

**matronhood**, *n.* : بیاھی ہونا -

**matronly**, *a.* : بیاھی عورتوں کا سا -

**matronship**, *n.* : منتظمہ کا عہدہ یا کام -

**Mattamore**, *n.* : تہ خانہ ؛ زمین دوز گھر یا گودام -

**Matter**, *n.* : (۱) جنس خام ؛ وہ مادہ جس سے اشیا بنتی ہیں - (۲) مواد ؛ ریم ؛ پیپ ؛ راد - (۳) ہیولی ؛ مادہ ؛ جوھر مادی - (۴) ( منطق ) قضیے کا موضوع ؛ مدعا - (٥) مسئلہ ؛ امر - (٦) ( کتاب یا تقریر کا ) مضمون ؛ موضوع ؛ مغز - (۷) موقع ؛ مقام ( شکایت ، افسوس وغیرہ کا ) -

*for that m.* : اس معاملے میں ؛ اس امر خاص میں ؛ جہاں تک اس بات کا تعلق ھے -

*hanging m.* : پھانسی کا کام ؛ پھانسی کا معاملہ -

*laughing m.* : ھنسی کی بات -

*m. of course* : وہ بات جو خود بخود یعنی قدرتی طور پر واقع ہو -

*matter-of-course* : ( وہ بات ) جو خود بخود یعنی قدرتی طور پر واقع ہو -

*m. of fact* : امر واقع ؛ واقعات کا سوال -

*m.-of-fact* : ( قانون ) امر واقعہ ؛ واقعات کا مسئلہ -

*m. of fact* : تخیل سے کورا ؛ شعریت سے خالی ؛ بے ذوق -

*m.-of-law* : امر قانونی ؛ قانون کا مسئلہ -

*money mm.* : روپے پیسے کا معاملہ -

*no m.* : کوئی بات نہیں ؛ کچھ مضائقہ نہیں -

*postal m.* : ایسی چیزیں جو ڈاک میں بھیجی جا سکیں -

*printed m.* : چھپی ہوئی چیز -

*that is a m. of habit* : یہ عادت کی بات ھے -

**mattery**, *a.* : پرمواد؛ پیپ بھرا -

**Matter**, *v. i.* : (۱) اهم هونا؛ ضروری هونا؛ اهمیت رکھنا - (۲) پیپ پڑنا؛ پیپ بننا؛ پیپ بہنا؛ بہنا (زخم کا) -

**Matting**, *n.* : چٹائی؛ بوریا -

*coco-nut m.* : ناریل کی چٹائی؛ ناریل کا فرش -

**Mattock**, *n.* : ایک طرح کی کدال -

**Mattoid**, *n.* : سنکی آدمی؛ وہ شخص جو غیر معمولی ذهانت رکھتا هو مگر اس کا دماغ صحیح نہ هو -

**Mattress**, *n.* : گدا (کرمچ کا جس میں پیال وغیرہ بھری هو) -

*spring m.* : کمانی دار گدا -

**Maturate**, *v. i.* : (طب) پھوڑے وغیرہ کا پکنا -

**Maturation**, *n.* : (۱) پھوڑے وغیرہ کا پکنا؛ مادے کا پک جانا یا پکا دینا - (۲) پھل کا پکنا - (۳) نشو و نما؛ پختہ هونا -

**maturative**, *a.* : پھوڑے وغیرہ کو پکانے والی -

**Mature**, *a.* : (۱) رسیدہ؛ بالغ؛ پختہ؛ پکا - (۲) جس کی جسمانی اور ذهنی نشو و نما مکمل هوچکی هو؛ پختہ سیرت؛ پختہ کار - (۳) (هنڈی) واجب الادا -

*m. deliberation* : کامل غور و فکر -

*m. plans* : پختہ تجاویز؛ مکمل منصوبے (جو کامل غور و فکر کے بعد قرار پائیں) -

**maturely**, *adv.* : کامل نشو و نما کے ساتھ؛ پختہ طور پر -

**matureness**, : (۱) بلوغ؛ پختگی؛ رسیدگی - (۲) واجب الادا هونا -

**maturity**, *n.* : پختگی؛ بلوغ؛ رسیدگی -

**Mature**, *v. t. & i.* : (۱) پختہ هونا؛ تیار هونا؛ پکنا؛ بالغ هونا؛ نشو و نما کا مکمل هونا - (۲) پکانا - (۳) پختہ کرنا؛ کامل مکمل کرنا - (۴) (هنڈی کا) واجب الادا هونا -

**Matutinal**, *a.* : (۱) سحری؛ سحرگاهی؛ صبحگاهی؛ صبح کا - (۲) سویرے کا؛ قبل از وقت -

**matutine**, *a.* : صبح کا وغیرہ -

**Maud**, *n.* : (۱) اسکاٹستان کے گڈریوں کی چادر جس پر خاکستری دھاریاں هوتی هیں - (۲) اسی طرز کا سفری غالیچہ یا کمل -

**Maudlin**, *a. & n.* : (۱) بے جا طور پر رقیق القلب؛ روتی صورت - (۲) (خصوصاً نشے کی وجہ سے) رونا پن . رقت -

**Maugre**, *prep.* : (شاذ) با وجود -

**Maul, mall**, *n.* : موگرا؛ موگری -

**Maul**, *v. t.* : (۱) مارتے مارتے زخمی کردینا؛ بری طرح مارنا - (۲) بری طرح یا بے پروائی سے استعمال کرنا؛ خراب کردینا - (۳) (تنقید میں) پرخچے اڑا دینا؛ دھجیاں بکھیر دینا -

**Mauley**, *n.* : (عامیانہ) مٹھی؛ هاتھ -

**Maulstick**, *n.* : وہ چھڑی جسے مصور (نقاش) بائیں هاتھ میں رکھتا هے تاکہ سیدھے هاتھ سے جس میں قلم هوتا هے تو از ن قائم رهے -

**Maunder**, *v.i.* : کھویا کھویا رهنا؛ بے جوڑ باتیں کرنا؛ اٹکل تقرے کہنا؛ بے ربط تقریر کرنی؛ ادھر ادھر کی بکواس کرنی

**Maundy**, *n.* : (۱) (رومن کیتھولک ملکوں میں) غریبوں کے پیر دھونے کی رسم - (۲) (انگلستان میں) خیراتی جمعرات کو بادشاہ کی جانب سے تقسیم خیرات

*m. money* : خیراتی رقم؛ وہ رقم جو خیراتی جمعرات کو بادشاہ کی جانب سے شاهی داروغہ خیرات تقسیم کرتا هے -

*M. Thursday* : خیراتی جمعرات (ایسٹر سے قبل کی جمعرات) -

**Mauser**, *n.* : مازر؛ ایک خاص فوجی رائفل (جو موجد کے نام سے موسوم هے) -

**Mausoleum**, *n.* : مقبرہ (اصل میں یونانی بادشاہ Mausolus کی قبر کا نام تھا)؛ قبر کی شاندار عمارت -

*Mauvais*, *a.* : خراب؛ برا -

*m. quart d' heure* : مختصر مگر تلخ تجربہ؛ مختصر مگر ناگوار ملاقات -

*M. sujet* : بد معاش -

*Mauvaisehonte* (*F*), *n.* : (۱) بیجا شرم؛ ناجائز شرم؛ فضول شرم - (۲) ناگوار شرمیلا پن یا جھینپو پن -

**Mauve**, *n & a.* : (۱) ایک شوخ اور لطیف ارغوانی رنگ - (۲) اس رنگ کا -

**Mavis**, *n.* : (شعر) ماوس؛ ایک قسم کا نغمہ سنج پرند -

**Maw**, *n.* : (۱) (مزاحاً) معدہ (انسان کا) - (۲) جگالی کرنے والے جانوروں کے چار معدوں میں سے آخری معدہ -

*mawworm* : کیچوا؛ کیڑا جو آنتوں میں پیدا هوتا هے -

**Mawkish**, *a.* : (۱) (کھانے کی چیز) منہ بھرا دینے والی - (۲) رقت کا؛ روتے پن کا -

**mawkishly**, *adv.* : اس طور سے کہ منہ پھر جائے -

**mawkishness**, *n.* : (۱) منہ پھرا دینے کی کیفیت - (۲) رقیق القلبی؛ رونا پن -

**Mawseed**, *n.* : پوست کا دانہ؛ خشخاش؛ تخم افیون -

**Maxilla**, *n.* (pl.-ae) : فقرے دار جانوروں کا اوپر کا جبڑا؛ جبڑا؛ جبڑے کی هڈی؛ فک -

**maxillary**, *a.* : جبڑے کے متعلق؛ جبڑے کی هڈی کے متعلق؛ فکی -

**maxilliform**, *a.* : جبڑے کی شکل کا؛ جبڑے کا سا؛ فک نما -

**Maxim**, *n.* : (۱) اصول؛ قاعدہ؛ ضابطۂ عمل - (۲) گر؛ حکمت؛ (حکیمانہ) قول؛ دانش مندی کا مقولہ -

**Maxim**, *n.* : میکسم؛ ایک ڈھل کی مشین گن جو بہت تیزی سے گولہ باری کرتی هے اور ٹھنڈا رکھنے کے لئے اس کے خول میں پانی بھرا رهتا هے -

*M.-Nordenfelt gun* : میکسم گن کی ایک تغیر یافتہ صورت -

**Maximalist**, *n.* : روس کے ایک اشتراکی فرقے کا رکن (جو اپنے مطالبات میں بہت سخت هے اور کسی مصالحت کو پسند نہیں کرتا؛ کٹر؛ انتہا طلب؛ متشدد -

**Maximize**, *v.t.* : (۱) بہت بڑھا دینا؛ انتہا تک پہنچا دینا - (۲) بڑھا چڑھا کر دکھانا یا بیان کرنا - (۳) کسی اصول کی تفسیر میں غلو کرنا؛ انتہائی پہلو کو اختیار کرنا -

**maximization**, *n.* : انتہا تک پہنچانا؛ بڑھانا؛ مبالغہ؛ غلو؛ افراط (ضد تفریط) -

**Maximum**, *n.* (pl. usu. -ma) : (۱) بڑی سے بڑی مقدار؛ بڑی سے بڑی تعداد انتہا؛ غائت؛ منتہا - (۲) زیادہ سے زیادہ؛ اعظم؛ اکثر -

*m. thermometer* : اعلی تپش پیما؛ اعلی مقیاس الحرارت -

**Maximus**, *a.* : (اسکولوں میں) ایک نام کے کئی لڑکوں میں سب سے بڑا؛ بڑا؛ کلاں (مثلاً Lateef m.) -

**May**, *v. auxil* (3rd sing. *may*, past *might*) : (۱) سکنا ممکن هونا؛ امکان هونا؛ اختیار هونا؛ اجازت هونا - (۲)

خواهش یا دعا کے لئے آتا ھے (مثلاً *M. you live long*) - (۳)
سوالات میں بہ تاکید لاعلمی ظاھر کرنا (مثلاً *who m. you be*) -

*may be* : شائد؛ ممکن ھے کہ -

*might-have-been* : کسی چیز کا امکان جو پہلے تھا اب نہیں رھا ؛ گزرا ھوا امکان -

*who m. you be ?* : خدا جانے تم کون ھو -

**May**, *n.*: ( شعر ) دوشیزہ ؛ کنواری -

**May**, *n.* : (۱) مئی ؛ ماہ مئی - (۲) ( مجازاً ) (کسی چیز کا) شباب؛ عنفوان شباب؛ نوبہار - (۳) hawthorn کی کلی یا شگوفہ- (۴) ( جمع ) (جامعۂ کیمبرج) مئی کے امتحانات ؛ کشتیوں کی دوڑ جو آخر مئی یا شروع جون میں ھوتی ھے -

*M. -day* : یوم بہار ؛ یکم مئی -

*Mayfair* : لندن کا ایک محلہ جہاں امرا رھتے ھیں -

*m. -fly* : ایک موسمی کیڑا -

*M. -games* : وہ کھیل جویکم مئی کو کھیلے جاتے ھیں؛یوم بہار کے کھیل-

*M. meetings* : مذھبی انجمنوں وغیرہ کے اجلاس جو مئی میں ھوتے ھیں -

*may-pole* : وہ چھڑ جو یوم بہار کو پھولوں سے آراستہ کرکے نصب کی جاتی ھے اور اس کے آس پاس ناچتے ھیں -

*M. -week* : ( کمبرج ) ھفتۂ بہار؛ ھفتہ مئی (جو آخر مئی میں یا شروع جون میں منایا جاتا ھے ) -

*Queen of (the) M.*: ملکۂ بہار ؛ ملکۂ مئی ؛ وہ لڑکی جو یوم بہار کے کھیلوں میں ملکہ بنائی جائے -

*maying*: (۱) howthorn کی کلیوں کو چننا - (۲) یوم بہار منانا -

*Maya*, *n.*: (فلسفۂ زندگی) فریب زندگی؛ فریب نظر؛ سراب نظر؛ مایا -

**Mayan**, *a.* : ماری ؛ قدیم مایا قوم یا اس کے تمدن سے متعلق -

**Mayonnaise**, *n.*: ساس کی قسم کی چیز جو انڈےکی زردی وغیرہ سے تیار کرتے ھیں -

*Salmon, chicken &c. m.*: پکی ھوئی مچھلی یا مرغی جسکے ساتھ یہ چیز ھو -

**Mayor**, *n.*: (۱) رئیس بلدیہ ؛ صدر بلدیہ -

*Lord m.*: لندن اور برطانیہ کے بعض بڑے شہروں کے رئیس بلدیہ کا لقب-

**mayoral**, *a.* : میئری؛میئر کے متعلق؛ صدر بلدیہ کے متعلق -

**Mayoralty**, *n.*: صدر بلدیہ کا عہدہ ؛ صدر بلدیہ کی معیاد حکومت -

**Mayoress**, *n.*: میئر کی بیوی ؛ صدر بلدیہ کی بیوی -

**Mazard**, *n.*: (۱) ( قدیم ) سر ؛ چہرہ - (۲) سیاہ شاھدانہ یا گیلاس (*cherry*) -

**Mazarine**, *n. & a.*: گہرا نیلا رنگ ؛ لاجوردی رنگ -

**Mazdaism**, *n.*: (۱) مذھب زرتشت -

**Maze**, *n. & v. t.*: (۱) سڑکوں یا رستوں کا پیچیدہ جال؛ بھول بھلیاں- (۲) گورکھ دھندا ؛ بے ترتیب مجموعہ ؛ پیچ در پیچ مجموعہ - (۳) حیران کر دینا؛ چکر میں ڈال دینا؛ سراسیمہ کردینا؛ گھبرا دینا -

**mazily**, *adv.*: پیچیدگی سے؛ بھول بھلیاں کی طرح ؛ گورکھ دھندے کی طرح -

**maziness**, *n.*: الجھا ھوا ھونا ؛ پیچ در پیچ ھونا -

**mazy**, *a.*: پیچیدہ ؛ پر پیچ و خم ؛ پیچ در پیچ ؛ الجھا ھوا -

**Mazurka**, *n.*: (۱) ایک طرح کا پولستانی رقص - (۲) سرود جو اسکے ساتھ ھوتا ھے -

**Me**, *pron.*: (۱) مجھے ؛ مجھکو - (۲) ( روزمرہ ) میں - (۳) ( قدیم شعر ) ( میں نے ) اپنے آپ کو -

**Mead**, *n.* : ایک قسم کی شراب جو شہد سے تیار کی جاتی ھے -

**Mead**, *n.*: ( شعر ) meadow کا مخفف -

**Meadow**, *n.*: (۱) چراگاہ؛ مرغزار؛ سبزہ زار - (۲) ترائی؛ سیراب زمین-

*m. -sweet* : ایک گلاب کی طرح کا پودا جو مرغزاروں میں اگتا ھے اس کا طرہ دودھیا رنگ کا اور پھول خوشبودار ھوتا ھے -

**meadowy**, *a.*: سبزہ زار کے مانند؛جہاں سبزہ زاروں کی کثرت ھو-

**Meagre**, *a.*: (۱) دبلا ؛ پتلا ؛ لاغر ؛ نحیف - (۲) حقیر ؛ کم مایہ ؛ تھوڑا؛ قلیل؛ کم؛ ناکافی-(۳) (عبارت' خیالات) نامکمل؛ناقص؛تشنہ -

**meagrely**, *adv.*: قلیل مقدار میں؛ نامکمل طور پر؛ناقص طور پر-

**meagreness**, *n.*: لاغری؛ کمی ؛ قلت ؛ بے مائگی ؛ کوتاھی -

**Meal**, *n.*: آٹا ؛ میدہ ؛ چونی -

*whole m.*: دیکھو Whole -

**Meal**, *n. & v. i.*: (۱) غذا جو مقررہ وقت پر کھائی جائے ؛ طعام ؛ کھانا ؛ کھانے کی باری یا وقت - (۲) دودھ کی وہ مقدار جو گائے بھینس وغیرہ سے ایک وقت میں حاصل ھو - (۳) کھانا کھانا -

*m. -time* : کھانے کا وقت -

**Mealie**, *n.*: ( جنوبی افریقہ' عموماً جمع ) مکئی -

**Mealy**, *a.*: (۱) آٹے کا ؛ میدے کا ؛ آٹا سا ؛ میدا سا ؛ جس میں آٹا ھو - (۲) سوکھا اور بھر بھرا ( ابلا ھوا آلو ) - (۳) ( گھوڑا ) ابلق؛ چتلا ؛ گل دار - (۴) پیلا (چہرے کا رنگ) - (۵) چرب زبان؛ چکنی چپڑی باتیں کرنے والا؛ اعتراض میں نرمی کرنے والا ؛ نرم زبان-

*m. -bug* : ایک کیڑا جو انگور کی بیل وغیرہ میں لگ جاتا ھے -

*m. primrose* : ایک قسم کا primrose -

**mealiness**, *n.*: (۱) آٹے سے بھرا ھونا - (۲) بھر بھرا پن - (۳) چتلا رنگ - (۴) پیلا پن - (۵) چرب زبانی -

**Mean**, *n.* : (۱) اوسط؛ حد ارسط ؛ نقطۂ اعتدال - (۲) ( ریاضی ) اوسط - (۳) ( جمع جو اکثر واحد کے طور پر استعمال ھوتی ھے ) ذریعہ ؛ وسیلہ؛ واسطہ - (۴)(جمع) آمدنی؛ مقدرت؛ دولت؛ ثروت

*by all (manner of) mm.*: ھر طرح سے ؛ ھر ممکن ذریعے سے ؛ یقیناً -

*by no (manner of) mm.*: مطلق نہیں؛ ھرگز نہیں؛ قطعاً نہیں-

*golden m., happy m.*: اوسط جو خیرالامور ھے -

*mm. of grace* : وسائل برکت ( کلیسائی رسوم و عبادت کو کہتے ھیں ) -

*ways & mm.*: دیکھو Way -

**Mean**, *a.*: ( ریاضی ) اوسط -

*in the m. time, while* : اس اثنا میں -

*meantime, meanwhile* : اس اثنا میں -

*m. proportional* : ( ریاضی ) متناسب اوسط ؛ تین مقداروں میں سے درمیانی مقدار جس سے پہلی کو وھی نسبت ھو جو خود اس کو تیسری سے ھے -

*m. sea level* : سمندر کی سطح اوسط -

*m. sun* : فرضی آفتاب جو آسمانی خط استوا پر اصلی آفتاب کی اوسط رفتار سے حرکت کرتا ھو -

**Mean**, *a.*: (۱) گھٹیا ؛ ادنی درجے کا ؛ حقیر - (۲) کم رو ؛ کم حیثیت ؛ بد حیثیت - (۳) رذیل ؛ کمینہ ؛ دنی ؛ خسیس ؛

بخیل ؛ کنجوس ؛ تنگ خیال ؛ تنگ ظرف -

*he is no m. scholar* : وہ کوئی معمولی علم و فضل کا آدمی نہیں ؛ وہ اعلیٰ درجے کا عالم ہے -

*m. white* : (تاریخ) ریاست ہائے متحدہ امریکہ کی جنوبی ریاستوں کے گوری قوم کے لوگ جن کے پاس جائداد نہیں تھی ؛ بے مایہ گورے -

**meanly**, *adv.* : افلاس زدہ حالت میں ؛ قلیل مقدار میں ؛ کمینہ پن سے ؛ تنگ ظرفی سے ؛ تنگ خیالی سے ؛ دون ہمتی سے -

**meanness**, *n.* : کمینہ پن ؛ کمینگی ؛ رذالت ؛ دناءت ؛ خست ؛ کنجوسی ؛ تنگ دلی ؛ تنگ ظرفی ؛ تنگ خیالی ؛ دون ہمتی -

**Mean**, *v. t.* (meant). : (۱) چاہنا ؛ نیت رکھنا ؛ مد نظر رکھنا ؛ قصد رکھنا ؛ ارادہ رکھنا - (۲) مطلب ہونا ؛ معنی ہونا ؛ مراد ہونا ؛ مفہوم ہونا ؛ منشا ہونا - (۳) کسی چیز کے لئے مخصوص کرنا ؛ کسی مقصد کے لئے بنانا یا منتخب کرنا -

*he was meant for a soldier* : اس کے والدین اسے سپاہی بنانا چاہتے تھے یا قدرت نے اسے سپاہی ہونے کے لئے پیدا کیا تھا -

**Meander**, *n.* & *v. i.* : (۱) (جمع) پر پیچ و خم راہیں ؛ پیچدار رستے - (۲) (جمع) دریا کے پیچ و خم ؛ پھیر ؛ چکر - (۳) (عموماً جمع) چکر ؛ پھیر (کا سفر) - (۴) لہر دار کشیدہ (کتا کا کام) - (۵) ادھر ادھر پھرنا ؛ چکر لگانا - (۶) دریا کا چکر کھاتے ہوئے بہنا -

**Meandrine**, *a.* : پر پیچ و خم ؛ خم دار ؛ پیچدار (خصوصاً اس مونگے کی صفت جس کی ساخت انسان کے دماغ کی طرح ہوتی ہے) -

**Meaning**, *n.* : مطلب ؛ مقصد ؛ مدعا ؛ مفہوم ؛ مقصود ؛ مراد ؛ معنی ؛ منشا -

**meaningless**, *a.* : بے معنی ؛ مہمل ؛ لغو -

**Meaning**, *a.* : معنی خیز ؛ پر معنی -

*well-m.* : نیک نیت -

**meaningly**, *adv.* : پر معنی طریقے سے -

**Measles**, *n.* pl. : (جمع) کھسرا ؛ ایک قسم کی چھوٹی چیچک - (۲) سوروں کی ایک بیماری -

*German m.* : دیکھو German

**Measly**, *a.* : (۱) کھسرے کا ؛ جسے کھسرا ہو - (۲) (عامیانہ) حقیر ؛ ذلیل ؛ نکما -

**Measure**, *n.* : (۱) ناپ ؛ پیمائش (جسامت ؛ طول ؛ مقدار وغیرہ) - (۲) حد ؛ درجہ ؛ مقدار - (۳) پیمانہ ؛ صاع ؛ وہ ظرف جس سے سیالات وغیرہ ناپی جائیں - (۴) فیتہ جس سے ناپتے ہیں ؛ گز وغیرہ - (۵) وزن کا پیمانہ یا اکائی (جیسے bushel = گیہوں ناپنے کی اکائی) - (۶) پیمائش (کا اصول یا طریقہ) - (۷) معیار ؛ مقیاس - (۸) معینہ حد یا مقدار - (۹) (شعر کا) وزن ؛ بحر - (۱۰) گیت وغیرہ کی تال (۱۱) (قدیم) ناچ - (۱۲) تدبیر یا کار روائی - (۱۳) قانون ؛ ضابطہ -

*beyond m.* : بے حد ؛ حد سے زیادہ ؛ بے انتہا -

*clothes made to m.* : ناپ کے مطابق بنے ہوئے کپڑے -

*full m.* : مقدار کامل ؛ پوری مقدار -

*linear m.* : طول کی پیمائش ؛ طول کا پیمانہ -

*liquid m.* : سیالات کی پیمائش ؛ سیالات کا پیمانہ -

*set mm. to* : حد بندی کرنا ؛ حد مقرر کرنا ؛ محدود کرنا -

*short m.* : (مقدار معینہ سے) کم مقدار ؛ ناقص مقدار

*take mm.* : مناسب کارروائی کرنا -

*take (person's) measure* : (۱) (کسی شخص کے) کپڑوں کی ناپ لینا - (۲) (مجازاً) سیرت وغیرہ کا اندازہ کرنا -

*tread a m.* : ناچنا -

**measureless**, *a* : بے اندازہ ؛ بے حد ؛ بے کراں ؛ بے قیاس ؛ بے انتہا -

**Measure**, *v. t.* : (۱) ناپنا ؛ ماپنا ؛ پیمائش کرنا ؛ تولنا - (۲) (کسی شخص کے کپڑوں کی) ناپ لینا - (۳) (کسی کو) سر سے پیر تک دیکھنا - (۴) (مقررہ طول کا) خط کھینچنا ؛ ناپ کر نشان کرنا ؛ ناپ کر ایک ٹکڑا علاحدہ کرلینا - (۵) کسی کی سیرت وغیرہ کا اندازہ کرنا ؛ کسی غیر مادی چیز کا اندازہ کرنا - (۶) (کسی کو) مقررہ حصہ دینا - (۷) طاقت آزمائی کرنا - (زور) آزمانا - (۸) (شعر) قطع مسافت کرنا -

*it measures seven inches* : اس کی ناپ ۷ انچ ہے -

*m.* one's *length* : زمین پر چت گرنا ؛ زمین ناپنا -

*m. swords* : (۱) دوئیل کے لئے تلواروں کو ناپنا کہ برابر ہیں یا نہیں - (۲) مقابلہ کرنا ؛ زور آزمائی کرنا -

*within measurable distance of* : بہت قریب -

**measurable**, *a.* : قابل پیمائش ؛ قابل اندازہ ؛ جو ناپا جاسکے -

**measurably**. *adv.* : قابل پیمائش طور پر ؛ حد کے اندر -

**measurement**, *n.* : اندازہ ؛ پیمانہ ؛ مقیاس ؛ پیمائش ؛ ناپ ؛ تول -

**Measured**, *a.* : (۱) ناپا ہوا ؛ پیمائش کردہ - (۲) موزوں ؛ باقاعدہ ؛ با ترتیب - (۳) جچے تلے (الفاظ) -

**Meat**, *n.* : (۱) گوشت ؛ لحم ؛ ماس (غذا کی حیثیت سے باستثنائے مرغ) - (۲) (قدیم) غذا ؛ کھانے کی چیز - (۳) (قدیم) کھانا ؛ کھانے کا وقت -

*after m.* : کھانے کے بعد ؛ بعد از طعام ؛ بعد از غذا -

*as full as an egg is of m.* : بالکل بھرا ہوا -

*before m.* : کھانے سے پہلے ؛ قبل طعام ؛ غذا سے پہلے -

*green m.* : سبزی ؛ ترکاری ؛ چارا -

*m. -offering* : (بائبل) میدے اور تیل کا چڑھاوا -

*m. -safe* : گوشت رکھنے کی الماری (جالی دار) -

*one man's m. is another man's poison* : ایک کے لئے جو نعمت ہے دوسرے کے لئے وہ زہر ہوسکتا ہے -

*this was m. & drink to him* : یہ اس کے لئے نعمت تھی -

**meatless**, *a.* : بے گوشت کا -

*Meatus*, *n.* ( pl. -us, -uses ). : (تشریح) نالی -

*auditory m.* : کان کی نالی -

**Meaty**, *a.* : (۱) پر گوشت ؛ گوشت دار ؛ بھرا بھرا ؛ (گوشت سے) بھرا ہوا - (۲) (مجازاً) پر مغز ؛ ست دار - (۳) گوشت کا ؛ گوشت جیسا -

**Mecca**, *n.*: (۱) مکہ ؛ مکۂ معظمہ - (۲) (مجازاً) وہ جگہ جس کے دیکھنے کی آرزو ہو (۳) (مجازاً) (عقیدے وغیرہ کے) پیدا ہونے کی جگہ ؛ سرچشمہ ؛ مولد و منشا ؛ گہوارہ -

**Mechanic**, *n.* : (۱) کاریگر ؛ دستکار ؛ اہل حرفہ ؛ مشین ساز - (۲) مشین چلانے والا مستری -

**mechanics**, *n.* pl. : (۱) علم سکون و حرکت ؛ میکانک ؛ علم جر ثقیل - (۲) مشینوں کا علم ؛ مشین دانی -

**Mechanical**, *a.* : (۱) مشینی ؛ کلوں کے متعلق ؛ جر ثقیل کے متعلق - (۲) مشین سے چلنے والا ؛ مشین کا بنا ہوا ؛ کل دار - (۳) مشین جیسا ؛ کٹھ پتلی کی طرح کا ؛ جس میں اپج بالکل نہ ہو - (۴) مکانکی ؛ علم سکون و حرکت سے متعلق - (۵) مکانکی (نظریہ) : (نظریہ) جو کل مظاہر کو محض طبیعی حرکت کا نتیجہ سمجھتا ہے -

*m. drawing* : ڈرائینگ بذریعہ اوزار یا آلات ؛ ایسی نقشہ کشی جو بذریعہ پرکار کی جائے -

*the m. powers* : مکانکی اوزار ؛ مکانکی آلات ( بیرم ، چرخی وغیرہ ) -

**mechanicalism**, *n.* : نظریۂ مکانکی کی پیروی ؛ مکانکی عقیدہ -

**mechanically**, *adv.* : مکانکی طریقے سے ؛ از روے علم جر ثقیل ؛ کلوں کے ذریعہ سے ؛ مشین سے ؛ مشین کی طرح ؛ کٹھ پتلی کی طرح ؛ بغیر شعوری ارادے کے -

**mechanicalness**, *a.* : مکانکی ہونا ؛ مشین جیسا ہونا -

**Mechanician**, *n.* : کل ساز ؛ مشین بنانے والا ؛ ماہر مشین سازی -

**Mechanism**, *n.* : (۱) پرزوں کی ترتیب و ترکیب وغیرہ ؛ مشین کی ساخت - (۲) (مجازاً) کسی چیز کی ساخت ؛ ترکیب و ترتیب - (۳) منضم جسم ؛ نظام - (۴) (آرٹ) اصول فن ؛ فنی پہلو ؛ ظاہری ساخت -

**Mechanist**, *n.* : (۱) (شاذ) مشین ساز - (۲) ماہر مکانک - (۳) مکانکی نظریے کا قائل ؛ جو خیالی مظاہر کو بھی طبیعی اور کیمیاوی اصول کے ماتحت سمجھتا ہے -

**Mechanize**, *v. t.* : مکانکی بنا دینا ؛ مشین صفت کردینا -

**mechanization**, *n.* : مشین صفتی -

**Mechlin**, *n.* : ( *M. lace* نیز ) میکلین ( بلجیم ) کی بنی ہوی لیس -

**Meconic**, *a.*, *M. acid* : ایک قسم کا سفید قلمی تیزاب جو افیون سے حاصل ہوتا ہے -

**Medal**, *n.* : تمغہ ؛ نشان -

*the reverse of the m.* : سوال کا دوسرا پہلو ؛ تصویر کا دوسرا رخ -

**medalled**, *a.* : تمغہ یافتہ -

**medallic**, *a.* : تمغوں کا ؛ تمغوں کے متعلق -

**Medallion**, *n.* : (۱) بڑا تمغہ ؛ تمغۂ کلاں - (۲) کوئی تمغہ نما چیز جیسے تصویر ، لوح وغیرہ -

**Medallist**, *n.* : (۱) تمغہ ساز ؛ تمغہ گر ؛ تمغہ کن - (۲) تمغہ یافتہ شخص ؛ جس کو تمغہ ملا ہو -

**Meddle**, *v. i.* : (۱) دخل دینا ؛ مداخلت کرنا ؛ بیجا دست اندازی کرنا ؛ ٹانگ اڑانا ؛ دخل در معقولات کرنا -

**meddler**, *n.* : مداخلت کنندہ ؛ خواہ مخواہ دخل دینے والا ؛ دست اندازی کرنے والا -

**meddlesome**, *a.* : دخل در معقولات کا عادی ؛ خواہ مخواہ دخل دینے کا عادی -

**meddlesomeness**, *n.* : دخل در معقولات کی عادت -

*Media*, *n.* ( pl.-ae ) : (۱) شریان کی درمیانی جھلی ؛ رگوں کی درمیانی جھلی - (۲) b. d. g کی اصوات -

**Medieval,-diaeval**, *a.* : ازمنہ وسطی کے متعلق ؛ قرون وسطی کا -

**medi(a)evalism**, *n.* : قرون وسطی کا رنگ یا طرز ؛ ازمنہ وسطی کا نظام وغیرہ -

**medi(a)evalist**, *n.* : قرون وسطی کی تاریخ وغیرہ کا محقق -

**medi(a)evalize**, *v. t. & i.* : قرون وسطی کے رنگ میں رنگنا -

**medi(a)evally**, *adv.* : قرون وسطی کے طرز پر -

**Medial**, *a.* : (۱) وسطی ؛ درمیانی ؛ بیچ کا ؛ درمیان کا ؛ جو بیچ میں واقع ہو - (۲) متوسط ؛ اوسط درجے کا ؛ درمیانی رتبے اور حیثیت کا -

**medially**, *adv.* : وسط میں ؛ اوسط درجے پر -

**Median**, *a. & n.* : (۱) درمیانی ؛ وسطی ؛ بیچ کا - (۲) (تشریح) وسطی شریان ، رگ یا عصب -

**Mediant**, *n.* : (موسیقی) سرگم کا تیسرا رکن -

**Mediastinum**, *n.* : (تشریح) غشاے وسطی ؛ ایک جھلی جو پھیپڑوں وغیرہ کے درمیان ہوتی ہے -

**mediastinal**, *a.* : اس جھلی کا -

**Mediate**, *a.* : بالواسطہ -

**mediately**, *adv.* : بالواسطہ طور پر ؛ بوساطت وغیرہ -

**Mediate**, *v. i. & t.* : (۱) واسطہ ہونا ؛ بیچ کی کڑی ہونا - (۲) بیچ میں پڑنا ؛ مصالحت کرانا ؛ رفع شر کرنا ؛ بیچ بچاو کرنا ؛ گفت و شنید کرنا - (۳) سبب ہونا ؛ باعث ہونا ؛ وسیلہ ہونا ؛ ذریعہ ہونا -

**mediation**, *n.* : واسطہ ؛ شفاعت ؛ وساطت ؛ توسل -

**Mediatize**, *v. t.* : بالواسطہ الحاق کرنا ؛ مشروط الحاق کرنا ؛ کسی چھوٹی ریاست کا بڑی سلطنت کے ساتھ اس طرح الحاق کرنا کہ اس کے فرمان روا کا شاہی خطاب اور بعض حقوق بر قرار رہیں -

**mediatization**, *n.* : الحاق بالواسطہ ؛ مشروط الحاق -

**Mediator**, *n.* : بیچ بچاؤ کرنے والا ؛ مصالحت کرانے والا ؛ شفیع ؛ (خصوصاً) حضرت مسیح -

**mediatorial**, *a.* : وسیطانہ ؛ شفیعانہ -

**mediatory**, *a.* : شفیعانہ ؛ شفاعت کی ؛ مصالحت کی -

**mediatrix**, *n.* : وسیطہ ؛ مصالحت کرانے والی ؛ شفیعہ -

**Medicable**, *a.* : علاج پذیر ؛ قابل علاج ؛ لائق معالجہ ؛ جس کا طبی تدارک ممکن ہو -

**Medical**, *a. & n.* : (۱) طبی ؛ طب کے متعلق ؛ طب مغربی کا - (۲) طبی (ضد جراحی) وغیرہ - (۳) جس کا علاج عمل جراحی سے نہیں بلکہ دواوں سے ہو - (۴) (روز مرہ) طب کا طالب علم ؛ مدرسہ طبی کا طالب علم

*m. jurisprudence* : وہ قانونی معلومات جو طبیب کے لئے لازمی ہے -

*m. man* : طبیب (وسیع معنی میں) ؛ حکیم ؛ ڈاکٹر ؛ وید ؛ ماہر جراحی وغیرہ -

**medically**, *adv.* : از روے طب -

**Medicament**, *n.* : دوا ؛ مرہم وغیرہ -

**Medicaster**, *n.* : بے قاعدہ طبیب ؛ نیم حکیم ؛ عطائی طبیب ؛ عطائی -

**Medicate**, *v. t.* : (۱) علاج کرنا ؛ معالجہ کرنا ؛ دوا کرنا - (۲) (کسی چیز میں) دوا ملانا ؛ دوا شامل کرنا -

**medication**, *n.* : علاج ؛ معالجہ ؛ (کسی چیز میں) دوا کی آمیزش ؛ دوا ملانا -

**medicative**, *a.* : علاجی ؛ علاج کے متعلق ؛ معالجہ کے متعلق ؛ دوا کی خاصیت رکھنے والا -

**Medicean**, *a.* : خاندان مدیچی (یا مدیسی) کارکن (یہ پندرھویں صدی میں فلارنس کا حکمراں خاندان تھا) -

**Medicinal**, *a.* : (۱) طبی ؛ متعلق دوا ؛ دوا کے متعلق ؛ ادویاتی - (۲) طبی حیثیت سے مفید ؛ نافع امراض ؛ دافع امراض -

**medicinally**, *adv.* : طبی طور پر ؛ دوا سے ؛ دواءً -

**Medicine**, *n.* & *v. t.* : (۱) علم طب ؛ طب (ضد جراحی وغیرہ) دواوں سے علاج کرنے کا فن - (۲) دوا (جو اندرونی علاج میں استعمال ہو ؛ پینے یا کھانے کی دوا - (۳) (وحشی اقوام میں) تعویذ ؛ گنڈا ؛ جادو ؛ ٹونا ؛ منتر - (۴) دواوں سے علاج کرنا ؛ دوا دینا ؛ دوا استعمال کرانا -

*m.-man* : ساحر ؛ جادو گر ؛ سیانا -

**Medico**, *n.* (pl.-os) : (مزاحاً) طبیب -

**Medico-** : (سابقہ بمعنی) طبی -

*medico-botanical* : طبی نباتاتی -

*medico-galvanic* : طبی برقی ؛ طبی گالوینی -

*medico-judicial* : طبی قانونی -

*medico-legal* : طبی قانونی -

**Medieval** : دیکھو Mediaeval -

**Mediocre**, *a.* : معمولی ؛ اوسط درجے کا ؛ بین بین ؛ نہ اچھا نہ برا -

**mediocrity**, *n.* : معمولی چیز ؛ اوسط درجے کی چیز ؛ معمولی قابلیت کا آدمی -

**Meditate**, *v. t.* & *i.* : (۱) تجویز کرنا ؛ منصوبہ باندھنا ؛ نیت کرنا ؛ ارادہ کرنا ؛ قصد کرنا - (۲) دھیان کرنا ؛ مراقبہ کرنا ؛ غور و فکر کرنا ؛ محو خیال ہونا -

**meditation**, *n.* : غور و فکر ؛ تامل ؛ تفکر ؛ مراقبہ ؛ دھیان -

**meditator**, *n.* : مراقبہ کرنے والا ؛ غور و فکر کرنے والا -

**meditative**, *a.* : جس میں غور و فکر کا مادہ ہو ؛ تفکر پسند ؛ دھیانی ؛ مراقبے میں رہنے والا ؛ غور و فکر کا ؛ مراقبے کا -

**meditatively**, *adv.* : غور و فکر کرنے کے انداز سے ؛ مراقبے کے انداز سے -

**meditativeness**, *n.* : غور و فکر ؛ تامل ؛ تفکر ؛ محویت ؛ انہماک ؛ مراقبہ ؛ استغراق ؛ فکر مندی ؛ سوچ بچار -

**Mediterranean**, *a.* & *n.* : (۱) اندرونی (حصۂ ملک) ؛ ساحل بحر سے دور - (۲) (جھیل وغیرہ) اندرون ملک کی ؛ چاروں طرف خشکی سے گھری ہوئی -

*M. (Sea)* : بحر روم ؛ بحیرۂ روم -

**Medium**, *n.* & *a.* (pl.-a,-ums) : (۱) درمیانی درجہ ؛ درمیانی منزل ؛ درمیانی چیز ؛ اوسط - (۲) واسطہ ؛ ذریعہ (حرارت یا روشنی کا ، اظہار خیال وغیرہ کا) - (۳) (مجازاً) اسباب معیشت ؛ لوازم زندگی - (۴) ذریعہ ؛ وسیلہ ؛ وساطت - (۵) محلول ؛ وہ سیال جس میں رنگ گھولے جائیں - (۶) (روحانیات) معمول ؛ مورد اسرار - (۷) درمیانی ؛ اوسط درجے کا ؛ منجھولا -

*m. bowler* : (کرکٹ) وہ بولر جس کی گیند نہ زیادہ تیز ہو نہ زیادہ ہلکی ہو -

*m. of circulation* : ذریعۂ گردش زر -

**mediumism**, *n.* : معمول ہونا ؛ روحانی اسرار کا مورد ہونا -

**mediumistic**, *a.* : معمول ہونے کے متعلق -

**mediumize**, *v. t.* : معمول بنانا -

**Medlar**, *n.* : (۱) سیب کا سا ایک پھل جسے سڑنے کے بعد کھاتے ہیں - (۲) وہ درخت جس میں یہ پھل آتا ہے -

**Medley**, *n. a.* & *v. t.* : (۱) مختلف النوع چیزوں کا مجموعہ ؛ معجون مرکب ؛ گڈ مڈ ؛ گھال میل - (۲) مختلف قسم کے لوگوں کا مجمع ؛ مخلوط مجمع ؛ بے میل مجمع - (۳) متفرق مضامین کے رسالوں کا مجموعہ - (۴) گڈ مڈ ؛ مخلوط ؛ بے میل ؛ رنگ برنگ کا - (۵) خلط ملط کرنا ؛ گڈ مڈ کرنا -

**Medoc**, *n.* : جنوبی مغربی فرانس کے ضلع میڈوک کی سرخ شراب ؛ میڈوک شراب -

*Medulla*, *n.* : (۱) مغز استخواں ؛ مغز ؛ گودا - (۲) مخ ؛ حرام مغز - (۳) بعض اعضا کے مثلاً گردوں کے مرکزی حصے - (۴) پودوں کے اندرونی ملائم ریشے ؛ گودا - (۵) جانوروں کی پشم یا بالوں کا گودا -

*m. (oblongata)* : مغز کا سب سے پچھلا حصہ -

**medullary**, *a.* : مغز استخواں کا -

**Medusa**, *n.* : (۱) (یونانی دیو مالا) میڈوسا (تین Gorgons میں سے ایک) - (۲) (حیوانیات) = jellyfish

**medusal**, **medusan**, *aa.* : میڈوسا کے متعلق یا اس کا -

**medusoid**, *a.* & *n.* : میڈوسا کی نوعیت یا شکل کا -

**Meed**, *n.* : (۱) (شعر) انعام ؛ اجر ؛ جزا ؛ معاوضہ - (۲) ماوجب ؛ حق ؛ حصہ (تعریف وغیرہ کا) -

**Meek**, *a.* : (۱) حلیم ؛ عاجز ؛ مسکین ؛ منکسر - (۲) چپ چاپ ؛ ظلم سہنے والا ؛ بے زبان -

**meekly** *adv.* : حلم سے ؛ عاجزی سے ؛ چپ چاپ ؛ مسکینی سے ؛ تحمل سے -

**meekness**, *n.* : حلم ؛ مسکینی ؛ تحمل ؛ بے زبانی -

**Meerschaum**, *n.* : (۱) میر شام ؛ میگنشیم کا ہائڈرس سیلیکیٹ (hydrous silicate) جو سمندر پھین کی شکل کا ہوتا ہے - (۲) اس کا بنا ہوا پائپ -

**Meet**, *n.* : جمگھٹ ؛ اجتماع ؛ شکاریوں اور کتوں کا شکار کے لئے جمع ہونا - (۲) سیکل سواروں کا ایک جگہ جمع ہونا -

**Meet**, *v. t.* & *i.* : (۱) دو چار ہونا ؛ ملنا ؛ ملاقات ہونا - (۲) استقبال کرنا ؛ خیر مقدم کرنا - (۳) ملنا ؛ تعارف ہونا - (۴) (خطوط یا سڑکوں کا) ملنا ؛ اتصال ہونا - (۵) مقابلہ کرنا ؛ لڑنا (کسی شخص سے یا برائی وغیرہ سے) - (۶) اتفاقاً سامنا ہونا ؛ مٹھ بھیڑ ہوجانا - (۷) (کسی شخص کے) حسب دلخواہ کام کرنا - (۸) پورا کرنا - (۹) ادا کرنا (ہنڈی یا قرض کا روپیہ) - (۱۰) ملنا ؛ چھونا ؛ متصل ہونا - (۱۱) (صفات کا کسی شخص میں) جمع ہونا - (۱۲) (برتاو یا سلوک) ہونا

*meet one's eye* : (۱) کسی کو اپنی طرف دیکھتے ہوے دیکھنا - (۲) آنکھیں ملانا

*m. person half-way* : (۱) کسی کو دوستی پر آمادہ دیکھ کر خود بھی قدم بڑھانا - (۲) مصالحت کرنا -

*m. the case* : کافی ہونا ؛ ضرورت پوری کرنا -

*m. the ear* : کان میں پڑنا ؛ سنائی دینا -

*m. the eye* : نظر آنا ؛ دکھائی دینا -

*m. with* : سابقہ پڑنا ؛ دو چار ہونا -

*waistcoat won't m.* : واسکٹ تنگ ہے -

**Meet**, *a.* : (قدیم) موزوں ؛ مناسب ؛ زیبا ؛ سزاوار ؛

بجا ؛ درست وغیرہ -

**meetly**, *adv.* : درست طریقے سے ؛ بجا طور پر ؛ مناسب طور پر ؛ موزوں طریقے سے -

**meetness**, *n.* : بجا ہونا ؛ درست ہونا ؛ موزونیت ؛ سزاواری وغیرہ -

**Meeting**, *n.* : (۱) ملنا ؛ میل ؛ ملاقات ؛ وصل ؛ اتصال - (۲) مجلس ؛ سبھا ؛ جلسہ ؛ بزم ؛ انجمن ؛ جماعت ( نماز کی ) - (۳) حاضرین مجلس ؛ مجمع -

*m.-house* : عبادت خانہ ؛ جائے عبادت (سوائے Quakers کے عبادت خانوں کے اور سب کے لئے حقارت کے موقع پر آتا ہے ) -

*m.-place* : مقام جلسہ ؛ جلسے کی جگہ ؛ مقام انجمن ؛ جلسہ گاہ وغیرہ -

**Mega-** : ( سابقہ یونانی بہ معنی ) کلاں ؛ بزرگ ؛ بڑا -

*megacephalic* : کلاں سر ؛ بڑ سرا ؛ بڑے سر والا -

*megalith* : سنگ کلاں ؛ بڑا پتھر ( یادگار وغیرہ کا ) -

*megalithic* : بڑے پتھروں کا بنا ہوا ؛ جس میں بڑے بڑے پتھر ہوں -

*megaphone* : (۱) ایک آلہ جو آواز کو دور تک پہنچاتا ہے ؛ مکبر الصوت ؛ آلۂ بلند آواز - (۲) باتیں کرنے کا بڑا آلہ - (۳) مکبر الصوت سے کسی بات کا اعلان کرنا -

*megapode*, *-pod* : ایک قسم کا پرندہ جو ٹیلہ بناتا ہے -

*megascope* : ایک قسم کی سیر بین -

*megascopic* : ایسی اشیا جو خرد بین وغیرہ کی مدد کے بغیر نظر آ سکتی ہیں -

*megatherium* : sloth کی قسم کا سبزی خور جانور جو اب معدوم ہے -

**Megalo-** : ( یونانی سابقہ بہ معنی ) کلاں ؛ بزرگ -

*megalomania* : بڑائی کا خبط ؛ بڑے کاموں کا خبط -

*megalosaurus* : ایک قسم کی بڑی گوشت خور چھپکلی جو اب معدوم ہے -

**Megass**, *n.* : گنے کا پھوجڑ یا پھوک ( جو رس نکالنے کے بعد رہ جاتا ہے ) -

**Megilp**, *n.* : ( تصویر کے ) روغنی رنگوں کا مصلہ ( السی اور تارپین کے تیل کا مرکب ) -

**Megrim**, *n.* : (۱) من کی موج ؛ لہر ؛ ترنگ - (۲) آدھے سیسی کا درد ؛ درد شقیقہ - (۳) ( جمع ) گھوڑوں کی دوران سر کی بیماری ؛ گھمیر کی بیماری - (۴) (جمع) جی ڈوبنا ؛ جی بیٹھنا ؛ افسردگی ؛ تبخیر -

**Meiosis**, *n.* : = Litotes

***Meistersinger***, *n.* pl. : چودھویں سے سولہویں صدی عیسوی تک کے جرمن غنائی شاعروں کی علحدہ علحدہ جماعتیں -

**Melancholia**, *n.* : خفقان ؛ مالیخولیا ؛ وحشت ؛ سودا -

**Melancholic**, *a.* : (۱) سوداوی ؛ خفقانی - (۲) اداس ؛ ملول ؛ دل گیر ؛ حسرت ناک ؛ غمناک -

**Melancholy**, *n.* & *a.* : (۱) افسردہ ؛ پژمردہ ؛ دل گیر ؛ ملول ؛ اداس ؛ محزوں ؛ غم گین ؛ مغموم ؛ غمناک ؛ حسرت ناک ؛ افسردہ کن ؛ وحشت انگیز ؛ غم خیز - (۲) اداسی ؛ غم گینی ؛ حزن ؛ افسردگی ؛ دل گیری - (۳) افسردہ مزاجی ؛ افسردہ دلی ؛ محزون طبعی

***Melange***, *n.* : ( فرانسیسی ) ملغوبہ ؛ مرکب ؛ گڈمڈ ؛ گھال میل -

**Melanism**, *n.* : جلد یا بالوں کی گہری سیاہی -

**Melanochroi**, *n.* pl. : ( انسانیات ) انسانوں کی وہ نسل جس کے بال چکنے اور سیاہ اور چہرے کا رنگ زرد ہوتا ہے ؛ سیاہ مو زرد رو انسان -

**Melanosis**, *n.* : (۱) رگ و ریشے میں سیاہ رنگ کا غلبہ - (۲) سیاہ سرطان -

**melanotic**, *a.* : مذکورۂ بالا وصف رکھنے والا یا اس کی خاصیت کا -

***Melee***, *n.* : (۱) گھمسان کی لڑائی ؛ دست بدست لڑائی - (۲) چھوٹی سی بے قاعدہ لڑائی - (۳) پر زور یا پر جوش بحث ؛ گرما گرم بحث ؛ معرکے کا مباحثہ -

**Melic**, *a.* : غنائی ( نظم ) -

**Melinite**, *n.* : ایک آتش گیر مادہ جو فرانس میں ایجاد ہوا تھا -

**Meliorate**, *v. t.* & *i.* : بہتر کرنا ؛ ترقی دینا ؛ سدھارنا ؛ سنوارنا ؛ اصلاح کرنا ؛ درستی کرنا ؛ ترمیم کرنا -

**melioration**, *n.* : سدھار ؛ اصلاح ؛ ترقی ؛ بہتری -

**Meliorism**, *n.* : عقیدۂ اصلاح و ترقی ؛ یہ مسئلہ کہ دنیا سعی انسانی کے ذریعے سے بہتر ہو سکتی ہے ؛ اصلاحیت -

**meliorist**, *n.* : اصلاحی ؛ اصلاح کا قائل ؛ وہ شخص جس کا یہ عقیدہ ہو کہ دنیا سعی انسانی کے ذریعے بہتر ہو سکتی ہے -

**Mellay**, *n.* : = Melee ( قدیم )

**Melliferous**, *a.* : پر عسل ؛ شہد پیدا کرنے والا ؛ جس سے شہد حاصل ہو -

**Mellifluous**, *a.* : شہد کے مانند شیریں ؛ میٹھی ؛ حلاوت آمیز ( آواز ؛ تقریر وغیرہ ) -

**mellifluence**, *n.* : خوش کلامی ؛ شیرینی ؛ حلاوت ؛ عذوبت -

**mellifluent**, *a.* : شیریں ؛ میٹھی ؛ شکر ریز -

**Mellow**, *a.* ( er, -est ), & *v. t.* & *i.* : (۱) میٹھا اور رسیلا ؛ میٹھا اور گھلا ہوا ( پھل ) - (۲) (شراب) رسیدہ ؛ ٹھیک چاشنی کی (شراب) ؛ پکی (شراب) - (۳) زرخیز ؛ چکنی مٹی والی (زمین) - (۴) ٹھنڈی اور نرم ( طبیعت ) - (۵) مدھم ؛ دھیما - (۶) خوش مزاج - (۷) جیسے ہلکا سا نشہ یا سرور ہو ؛ سرخوش - (۸) نرم کرنا ؛ ملائم ہونا ؛ مدھم یا دھیما کرنا ؛ نرم ؛ ملائم کرنا ؛ مدھم یا دھیما ہونا -

**mellowly**, *adv.* : رسیلا پن ؛ پختگی ؛ نرمی پیدا کرنے کے طور پر -

**mellowness**, *n.* : پختگی ؛ رسیدگی ؛ دھیما پن ؛ نرمی ؛ ملائمت -

**Melodeon**, **-dion**, **-dium**, *n.* : ایک ساز کا نام ؛ امریکی ارگن کی ابتدائی شکل -

**Melodious**, *a.* : پر نغمہ ؛ خوش آہنگ ؛ سریلا -

**melodiously**, *adv.* : سریلے پن سے ؛ خوش آہنگی سے وغیرہ -

**melodiousness**, *n.* : شیرینی ؛ خوش آہنگی ؛ سریلا پن -

**Melodist**, *n.* : (۱) گانے والا ؛ گویا ؛ مغنی - (۲) گیت بنانے والا ؛ سریلے نغمے ترتیب دینے والا -

**Melodize**, *v. i.* & *t.* : گیت بنانا ؛ سریلے نغمے ترتیب دینا ؛ سریلا کرنا -

**Melodrama**, *n.* : (۱) جذبات پرستانہ ڈراما جس میں واقعات شورش انگیز اور انجام خوش گوار ہو ؛ میلو ڈراما ؛ جذبات انگیز ڈراما - (۲) وہ نقل یا گفتگو جس میں اثر پیدا کرنے کے لئے جذبات کی نمائش کی جائے - (۳) ( قدیم ) وہ ناٹک جس میں جا بجا گیت ہوں -

**melodramatic**, *a.* : میلو ڈراما کا ؛ جذبات فروشانہ -

**melodramatically**, *adv.* : جذبات فروشانہ انداز سے

**melodramatist**, *n.* : میلو ڈراما لکھنے والا -

**melodramatize,** *v. t.*: میلو ڈراما بنا دینا۔

**Melody,** *n.*: (۱) نغمۂ شیریں ؛ سریلا گیت - (۲) الفاظ کی ترتیب موسیقی کے لحاظ سے ؛ روانی - (۳) سروں کی ترتیب موسیقی کے لحاظ سے - (۴) لے ؛ آہنگ۔

**Melon,** *n.*: تربوز؛ خربوزہ ؛ سردا -

**Melpomene,** *n.*: المیہ ( ٹریجڈی ) کی دیوی -

*water m.*: تربوز -

**Melt,** *n.*: (۱) پگھلی ہوئی دھات - (۲) کسی چیز کی وہ مقدار جو ایک بار میں پگھل جائے -

**Melt,** *v. i. & t.* (p.p. *melted, molten*): (۱) پگھلانا؛ گلانا - (۲) نرم کرنا ؛ ملائم کرنا ؛ گداز کرنا ؛ متاثر کرنا - (۳) پگھلنا؛ گلنا- (۴) نرم ہونا؛ ملائم ہونا؛ متاثر ہونا؛ پسیجنا؛ روپڑنا؛ رونے لگنا-(۵) (روز مرہ)گرمی میں جھلسنا؛ چربی پگھلنا- (۶) (بادل کا) برس پڑنا - (۷) گھل جانا ؛ اڑجانا؛ رفتہ رفتہ غایب ہو جانا ؛ فنا ہوجانا - (۸) (آواز کا) نرم اور رواں ہونا ؛ دریا کی طرح بہنا - (۹) غیر محسوس طور پر شکل بدلنا (کسی شے کا)-

*clouds m. into rain*: بادل برس پڑتے ہیں -

*go into the melting-pot*: ( مجازاً ) کایا پلٹ ہوجانا ؛ انقلاب ہوجانا -

*m. away*: پگھل جانا ؛ گھل جانا ؛ اڑجانا ؛ ضائع ہو جانا ؛ غایب ہوجانا؛ فنا ہو جانا -

*m. down*: دھات کے برتنوں کو پگھلا ڈالنا -

*m. into tears*: آبدیدہ ہونا ؛ رو پڑنا -

*the melting mood*: رقت کی کیفیت

**meltingly,** *adv.*: پگھلانے کے طور پر ؛ رقیق القلبی سے -

**Melton,** *n.*: ایک قسم کا کپڑا ( مردوں کی پوشاک کا ) -

*M. Mowbray pie*: ایک طرح کی pasty -

**Member,** *n.*: جسم کا حصہ ؛ عضو ؛ ہاتھ یا پیر - (۲) جزو ؛ حصہ- (۳) رکن؛ ممبر -(۴) فقرہ؛ جملے کا ٹکڑا- (۵) سیاسی جماعت کا حصہ؛ شعبہ؛ شاخ - (۶) اعداد کا مجموعہ ( حسابی یا الجبری مساوات میں ہر دو جانب کے اعداد یا علامات 'ممبر' کہلاتے ہیں )

*unruly m.*: زبان ؛ جیبھ -

*m. of Christ*: ( مجازاً ) عیسائی ؛ مسیحی -

*(-)membered,* *a.*: ذی ارکان ؛ منقسم بہ ارکان -

**memberless,** *a.*: بے رکن ( جماعت یا مجلس ) -

**Membership,** *n.*: (۱) رکنیت ؛ ممبری - (۲) ارکان کی مجموعی تعداد - (۳) ( سوقیانہ ) ارکان ؛ ممبر -

**Membrane,** *n.*: (۱) جھلی؛ پردہ ؛ غشا - (۲) وہ جھلی جو بعض بیماریوں میں پیدا ہوجاتی ہے- (۳) جھلی پر لکھی ہوئی وصلی -

**membranaceous, membraneous, membranous,** *aa.*: غشائی جھلی‌دار؛ جھلی سا -

*Membrum virile,* *n.*: عضو تناسل -

**Memento,** *n.* ( pl. -oes, -os ): یاد گار ؛ یاد داشت ؛ نشانی -

*m. mori*: ( لفظی معنی یاد رکھو کہ ایک دن مرنا ہے ) موت کو یاد دلانے والی یا عبرت دلانے والی شے مثلاً مردے کی کھوپڑی -

**Memoir,** *n.*: (۱) تذکرہ؛ توزک؛ سوانح ؛ سر گزشت - (۲) سوانح عمری؛ سیرت ؛ خود نوشت سیرت؛ آپ بیتی؛ توزک - (۳) عالمانہ مقالہ ؛ محققانہ رسالہ -

*Memorabilia,* *n.* pl: قابل یادگار؛ اشیاء ؛ قابل یادداشت چیزیں -

**Memorable,** *a.*: یادگار؛ یاد رکھنے کے قابل -

**memorability,** *n.*: یادگار ہونا ؛ یاد ؛ یاد گاری -

**memorably,** *adv.*: یادگار کے طور پر -

**Memorandum,** *n.*: ( pl. -da, -dums ) (۱) یاد داشت؛ روداد - (۲) (قانون) دستاویز - (۳) غیر رسمی خط ( جو اکثر ایسے کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھا جاتا ہے جن پر (M) لکھا ہوتا ہے اور جو دفتروں یا کار و باری کارخانوں اور دکانوں میں استعمال ہوتا ہے ) -

**Memorial,** *a. & n.*: (۱) یادگار کا کام دینے والا ؛ یاد گار کا - (۲) یاد کا ؛ یاد کے متعلق - (۳) یادگار؛ رسم یاد گار - (۴) یاد داشت؛ عرض داشت؛ محضر؛میموریل- (۵) (جمع) روداد؛ وقائع؛ سوانح- (۶) بے ضابطہ تحریر یا نوٹ ( سیاسی معاملات میں مثلاً عہد نامہ وغیرہ تیار کرتے وقت جب ایک مدبر دوسرے مدبر کے پاس اپنی تحریر یا نوٹ بھیجتا ہے ) -

**memorialist,** *n.*: عرض گزار؛ محضر پیش کرنے والا؛ عرض داشت لکھنے والا

**Memorialize,** *v. t.*: (۱) یادگار منانا - (۲) یاداشت پیش کرنا ؛ عرض داشت یا محضر پیش کرنا ؛ میموریل پیش کرنا -

*Memoria technica,* *n.*: حافظے کا ٹکا ؛ وہ چیز یا طریقہ جس سے حافظہ کو مدد پہنچے -

**Memorize,** *v. t.*: (۱) (امریکہ ) یاد کرنا ؛ حفظ کرنا؛ ازبر کرنا - (۲)یاداشت رکھنا؛ ضبط تحریر میں لانا یا قلمبند کرنا(یاد رکھنے کے لئے)-

**Memory,** *n.*: (۱) حافظہ ؛ یادداشت ؛ قوت حافظہ - (۲)یاد - (۳) شہرت مابعد ؛ نام ؛ وہ رائے جو کسی شخص کے مرنے کے بعد اس کی نسبت ہو - (۴) زمانے کی وہ مدت جہاں تک حافظہ پہنچتا ہو ؛ یاد -

*convenient* or *accommodating m.*: ایسا حافظہ جو اپنے مطلب کی بات یاد رکھتا ہے -

*his m. has been censured*: مرنے کے بعد اس کے نام پر دھبا لگایا گیا-

*in m. of*: بہ یادگار فلاں ؛ فلاں شخص کی یاد گار میں-

*of blessed m., of happy m.*: خلد مکان ؛مرحوم؛ مغفور -

**Mem-sahib,** *n.*: میم صاحب ؛ میم صاحبہ-

**Menace,** *n.*: (ادبی زبان ) دھمکی ؛ ڈراوا ؛ تخویف -

**Menace,** *v.t.*: ڈرانا ؛ دہشت دکھانا ؛ دھمکانا ؛ دھمکی دینا -

**menacingly,** *adv.*: دھمکی کے طور پر ؛ دھمکاتے ہوئے -

*Menage,* *n.*: (۱) امور خانہ داری ؛ انتظام خانہ‌داری - (۲) گھربار؛ گھر -

**Menagerie,** *n.*: جانوروں کا مجموعہ پنجروں وغیرہ میں؛ چڑیا گھر-

**Mend,** *n.*: رفو -

*on the m.*: رو بہ صحت ؛ روبہ اصلاح ؛ روبہ ترقی ؛ بہتر -

**Mend,** *v.t. & i.*: (۱) مرمت کرنا ؛ اصلاح کرنا؛ درستی کرنا ؛ سدھارنا ؛ رفو کرنا - (۲) اپنی اصلاح کرنا ؛ سدھارنا ؛ سنورنا - (۳) اچھا ہونا ؛ صحت پانا - (۴) بنانا ؛ تراشنا ( قلم وغیرہ ) -

*least said soonest mended*: جتنا کم کہا جائے اتنی ہی اصلاح میں آسانی ہوتی ہے -

*m. fire*: آگ میں ایندھن ڈالنا -

*m. matters*: معاملات کی اصلاح کرنا -

*m. one's pace*: قدم بڑھانا ؛ رفتار تیز کرنا -

*m. or end*: (کسی چیز کی) یا تو اصلاح کرنا یا خاتمہ کر دینا ؛

بنا نا یا بگاڑنا -

*m.* one's *ways* : اپنے اطوار کی اصلاح کرنا ؛ اخلاق کی درستی کرنا -

**mendable** *a.* - اِصلاح‌پذیر؛قابل اصلاح؛ مرمت پذیر؛ رفو پذیر

**Mendacious,** *a.* - (۱) جھوٹا ؛ کاذب ؛ دروغ گو - (۲) غلط؛باطل

**mendaciously,** *adv* : جھوٹ ، دروغ گوئی سے -

**mendacity,** *a.*: کذب ؛ جھوٹ ؛ دروغ ؛ دروغ گوئی -

**Mendelism,** *n.* : مینڈل کا نظریۂ وراثت نسلی (یعنی بعض حیوانات و نباتات میں نسلی اور موروثی ہوتے ہیں ) -

**Mendelian,** *a.* : اس نظریہ کے متعلق -

**Mendicant,** *a.* & *n.*: (۱)گداگرانہ؛ دریوزہ گرانہ- (۲) فقیر؛ گداگر؛ بھکاری ؛ بھک منگا ؛ دریوزہ گر -

*m. friars* : دریوزہ گر راہب -

**mendicancy, mendicity,** *n n.* : فقیری؛ گداگری ؛ دریوزہ گری؛ گدائی ؛ بھکاری پن -

**Menhaden,** *n.* : کھاد مچھلی ؛ ہیرنگ کی قسم کی مچھلی جو کھاد کے کام آتی ھے اور اس سے قیمتی تیل بھی حاصل ہوتا ھے -

**Menhir,** *n.* : سنگ یادگار ؛ ( پتھر کی ) لاٹھ ؛ ایک قسم کا سیدھا اونچا سنگ یادگار جو ایشیا اور یورپ اور افریقہ میں پایا جاتا ھے -

**Menial,** *a.* & *n.* (۱) ادنیٰ ، ذلیل ( خدمت ) - (۲) گھر کا (نوکر) خانگی ؛ نیچ کا ( نوکر ) - (۳) خدمتگار ؛ نوکر ؛ چاکر ؛ شاگرد پیشہ -

**menially,** *adv.* اجیرانہ ؛ خدمتگار کے طور پر -

**Meninx,** *n.* (pl. *meninges*) : مانینض؛ مغز پوش جھلی ؛ حرام مغز پوش جھلی ؛ ان تین جھلیوں (یعنی ام جافیہ = dura mater ؛ عنکبوتیہ = arachnoid اور ام الرقیقہ = pia mater ) میں سے ایک جن میں مغز اور حرام مغز ملفوف ہیں -

**meningeal,** *a.* مغز غشائی -

**meningitis,** *n.* مغز غشا تپش ؛ مانینض کا ورم ؛ گردن توڑ بخار -

**meningocele,** *n.* : مغز غشائی دنبل -

**Meniscus,** *n.* (۱) ہلالی عدسہ یا تال؛ ایسا عدسہ ایک جانب سے محدب اور دوسری جانب سے مقعر ہو - (۲) ہلالی شکل -

**Meno-** ( سابقہ ) حیض کا ، ماہواری ایام کا -

*menopause* : حیض کا بند ہوجانا -

*menorrhagia* : حیض کی کثرت -

*menorrhoea* : حیض کا جاری ہونا -

**Menology,** *n.* : تقویم ؛ جنتری ؛ خاص طور پر کلیسائے یونانی کی جنتری جس میں اولیا کے حالات درج ہوتے ہیں -

*Menses, n. pl.* : ایام ماہواری ؛ حیض

**Menshevik,** *n.* : روس کا اعتدال پسند اشتراکی ؛ مینشیوک

*Mens sana in corpore sano,* ( لاطینی فقرہ ) صحیح جسم صحیح دماغ ؛ چنگا تن چنگا من ( بہ حیثیت تعلیمی نصب العین کے ) -

**Menstrual,** *a.* : (۱) ماہواری ؛ ماہواری ایام کے متعلق ؛ حیض کے متعلق ؛ حیضی - (۲) ( ہیئت ) ہلالانہ ؛ ماہوار -

**menstruous,** *a.*: حیض کا ؛ حائضہ ؛ حیضی خون سے آلودہ -

**Menstruate,** *v. i.* : ایام ماہواری کا جاری ہونا ؛ حیض کا جاری ہونا -

**menstruation,** *n.* : حیض کا جاری ہونا -

**Menstruum,** *n.* (pl. -a) (۱)محلل - (۲) (مجازاً) کم زور؛ کم کردینے والی شے ( جیسے *paradoxes are mm. of friendship* )

**Mensurable,** *a.* : قابل پیمائش ؛ ماپ کے قابل ( فاصلہ ، وقت وغیرہ ) ؛ محدود - (۲) ( موسیقی ) جس کی تال مقرر ہو ؛ تال دار ؛ موزوں -

**Mensural,** *a.* : (۱) پیمائشی ؛ مساحتی - (۲) ( موسیقی ) تال دار ؛ موزوں -

**Mensuration,** *n.* : (۱) پیمائش؛ ناپنا - (۲) ( ریاضی ) مساحت -

**-ment** : ( لاحقہ ) اسما کے آخر میں آتا ھے اور فعل کے سبب یا نتیجے کے معنی پیدا کرتا ھے -

**Mental,** *a.* : نفسی ؛ ذہنی ؛ دماغی -

*m. arithmetic* : زبانی حساب ( جو بغیر لکھے دل ہی دل میں لگایا جائے ) -

*m. patient* : دماغی مریض ؛ امراض دماغی کا مریض -

*m. reservation* : دیکھو Reservation -

**mentally,** *adv.* : ذہن میں ؛ دل میں ؛ ذہنی طور پر ؛ دماغی طور پر -

**Mental,** *a.* : ذقنی ؛ زنخدانی ؛ ٹھوڑی کے متعلق -

**Mentality,** *n.* : (۱) ذہنی ہونا ؛ دماغی ہونا - (۲) ذہنی قابلیت ؛ ذہنی معیار - (۳) ( غلط استعمال ) ذہنیت ؛ طرز طبیعت ؛ افتاد طبع ؛ سیرت -

**Mentation,** *n.*: (۱)عمل ذہنی؛ دماغی فعل-(۲)ذہنی کیفیت یاحالت -

**Menthol,** *n.* : من تھول ایک قسم کی کافور جیسی چیز جو پودینے کے ست سے حاصل ہوتی ھے ؛ جوہر پودینہ -

*m. pencil* : من تھول کی بتی جو چہرے کے اعصابی درد میں استعمال ہوتی ھے -

**Mention,** *n.* : ذکر ؛ تذکرہ ؛ نام لینا -

*honourable m* : تحسین ؛ تعریف؛ اعتراف قابلیت ( خصوصاً اس کا جو صناعی وغیرہ کے مقابلے میں امتیاز حاصل کرے مگر انعام کا مستحق نہ سمجھا جائے -

**Mention** *v. t.* : ذکر کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ بہ سبیل تذکرہ نام لینا ؛ اشارۃً کرنا

*don't m. it* : (عذر یا شکریے کے جواب میں)اس کاذکر نہ کیجیئے؛ آپ مجھے کیوں شرمندہ کرتے ہیں

*not to m.* : ( فلاں چیز کا ) تو ذکر ہی کیا ھے ؛ ( اس کو ) کو جانے دو -

**Mentor,** *n.* : (۱) تجربہ کار اور بھروسے کا مشیر ؛ عقل کل ؛ اتالیق ؛ مرشد ؛ گرو -

**Menu,** *n.* : فہرست طعام ؛ طعام نامہ -

**Mephistopheles,** *n.* : (۱) مفستو؛جرمن کہانی فارسٹ میں روح خبیث جس کے ہاتھ فارسٹ نے اپنی روح بیچ ڈالی تھی ؛ ورغلانے والا ؛ شیطان - (۲) خبیث آدمی ؛ شیطان صفت انسان

**Mephistophelian,** *a.* **Mephistophelean,** *a.* : شیطانی ؛ مفستو کا ؛ مفستو جیسا ؛ شیطان صفت ، شیطان جیسا -

**ephitis**, *n.*: (۱) متعفن ابخرات - (۲) بدبو ؛ تعفن ؛ سڑا ھند -
**mephitic**, *a.*: بدبودار ؛ متعفن -
**ercantile**, *a.*: (۱) تجارتی ؛ تاجرانہ کاروبار کے متعلق - (۲) ھر چیز میں اپنا نفع ڈھونڈھنے والا ؛ ھربات میں مول تول کرنے والا ؛ بنیا -
*m. marine*: تجارتی جہاز ؛ تجارتی بیڑا -
*m. theory*: تجارتی نظریۂ زر؛ یہ نظریہ کہ صرف زر دولت ھے -
**mercantilism**, *n.*: (۱) تجارتی نظریۂ زر - (۲) بنیاپن -
**mercantilist**, *n.*: تجارتی نظریۂ زر کا قائل -
**ercator**: دیکھو Projection-
**ercenary**, *a.* & *n.*: (۱) مطلب کا یار ؛ ھر بات میں اپنا نفع سوچنے والا - (۲) کرائے کا ؛ بھاڑے کا (سپاھی) ؛ پیسے کی لالچ میں کام کرنے والا -
**mercenariness**, *n.*: زر پرستی؛ خود غرضی؛ مطلب کی دوستی -
**ercer**, *n.*: ریشم فروش ؛ حریر فروش ؛ پشمینہ فروش؛ قیمتی کپڑے کا تاجر -
**mercery**, *n.*: ریشم فروشی؛ پشمینہ فروشی؛ قیمتی کپڑے کی تجارت -
**ercerize**, *v. t.*: سوتی کپڑوں کو مسالا لگا کر رنگنے کے لئے تیار کرنا -
**mercerized**, *p.p.*: اس طرح تیار کیا ھوا (کپڑا) جس میں ریشم کی سی چمک ھوتی ھے -
**erchandise**, *n.*: سامان تجارت؛ مال تجارت؛ اسباب تجارت ؛ تجارتی اشیا ؛ مال وجنس -
**erchant**, *n* & *a.*: (۱) تاجر ؛ سوداگر ؛ بیوپاری ؛ تجارت پیشہ - (۲) (جز ترکیبی) شایق ؛ عادی (جیسے speed m. موٹر تیز چلانے کا شائق) -
*law m.*: دیکھو Law -
*m. prince*: دولت مند تاجر ؛ بڑا تاجر ؛ ملک التجار -
*m. service*: جہازوں کی تجارتی لائن -
*m. ship*, *merchantman*: تجارتی جہاز -
**erchantable**, *a.*: قابل بازار ؛ قابل تجارت ؛ قابل فروخت ؛ بکری کے قابل ؛ جو شے بازار میں بک سکے -
**erciful**, *a.*: رحیم ؛ رحم دلانہ ؛ رحم کا ؛ رحمدل ؛ نرم دل ؛ مہربان ؛ درد مند -
**mercifully**, *adv.*: شفیقانہ؛ رحیمانہ؛ رحم دلانہ ؛ دردمندانہ؛ رحمدلی سے ؛ نرم دلی سے -
**mercifulness**, *n.*: درد مندی ؛ رحمدلی؛ نرم دلی؛ رحم؛ کرم -
**erciless**, *a.*: بے رحم ؛ بے درد ؛ سخت دل ؛ سنگدل ؛ کٹر -
**mercilessly**, *adv.*: بے دردانہ یا بے رحمانہ طور سے؛ بے دردی سے؛ بے رحمی سے؛ سنگدلی سے -
**mercilessness**, *n.*: بے دردی؛ بے رحمی؛ سنگدلی؛ سخت دلی -
**ercurial**, *a.* & *n.*: (۱) چنچل؛ شوخ؛ اچپل؛ سیماب وش؛ سیماب صفت ؛ تیز طرار ؛ چست و چالاک - (۲) پارے کا ؛ سیمابی ؛ سیماب دار - (۳) عطارد کا ؛ عطاردی - (۴) وہ دوا جس میں پارے کا جز ھو ؛ پارہ آمیز دوا -
**mercurialism**, *n.*: پارے کی خاصیت ؛ پارے کا اثر -
**mercuriality**, *n.*: اچپلاھٹ؛ شوخی؛ چنچل پن؛ تیزی طراری -
**mercurialize**, *v. t.*: پارہ ملانا ؛ پارے کا جز ملانا؛ پارے کا اثر پہنچانا (جسم میں دوا کے طور پر) ؛ پرپانا (ج)؛ پارے کے ذریعہ سے علاج کرنا -
**mercurially**, *adv.*: سیماب دستی سے چنچل پن سے؛ شوخی سے -
**Mercury**, *n.*: (۱) (رومی دیو مالا) مرکری ؛ دیوتاؤں کا قاصد اور فصاحت، ھنرمندی اور چوری کا دیوتا - (۲) عطارد - (۳) پارہ؛ سیماب - (۴) (مجازاً) سیماب وشی ؛ چنچل پن ؛ شوخی؛ تیزی طراری -
**mercuric**, *a.*: سیمابی ؛ پارے کا؛ پارہ ملا -
**mercurous**, *a.*: جس میں پارہ کثرت سے ھو -
**Mercy**, *n.*: رحم؛ کرم؛ مہربانی ؛ رحمت؛ شفقت؛ ترس؛ عفو؛ درگزر -
*at the m. of*: پنجے میں ؛ قبضۂ قدرت میں ؛ اختیار میں -
*m. -seat*: (۱) (یہودیوں کے معبد میں) تابوت یہودا کا طلائی غلاف - (۲) عرش -
*that is a m*: یہ بڑی خیریت ھے ؛ خدا کا بڑا فضل ھے -
*to be left to the tender mm*: (طنزاً) (کسی کے) پنجۂ غضب میں چھوڑ دینا -
**Mere**, *n.*: جھیل؛ تالاب ؛ کنڈ -
**Mere**, *a.*: محض؛ خالص ؛ صرف ؛ فقط -
*m. right*: (قانون) حق محض یعنی حق بلا قبضہ -
**merely**, *adv.*: محض ؛ صرف ؛ فقط
**Meretricious**, *a.*: (۱) کسبی کا ؛ رنڈی کا ؛ کسبیوں کا سا - (۲) بھڑک دار (آرائش وغیرہ) ؛ پر تصنع؛ طمطراق کی (عبارت) -
**meretriciously**, *adv.*: کسبیوں کی طرح ؛ طمطراق سے ؛ بھڑکیلے پن سے -
**meretriciousness**, *n.*: کسبیوں کا سا ٹھسا ؛ بھڑکیلا پن ؛ طمطراق ؛ تصنع -
**Merganser** *n.*: غوطہ مارنے اور مچھلی کھانے والی بطخ -
**Merge**, *v. t.* & *i.*: (ایک چیز کا دوسری میں) ضم ھوجانا ؛ مل جانا ؛ جذب ھوجانا؛ ضم کردینا ؛ ملادینا -
**mergence**, *n.*: ضم ھونا یا کرنا ؛ انضمام -
**Merger**, *n.*: (۱) ضم ھونا - (۲) (امریکہ) کسی ایک کمپنی یا کارخانے کا دوسرے میں ضم ھو جانا -
**Meridian**, *n.* & *a.*: (۱) نصف النہار؛ سمت الراس - (۲) اوج کمال؛ عروج - (۳) نصف النہاری ؛ دوپہر کے متعلق - (۴) اوج کمال کا -
*calculated for the m. of*: (فلاں ملک یاقوم یا اشخاص کے) مذاق کے مطابق -
**Meridional**, *a.* & *n.*: (۱) جنوبی یورپ کا ؛ جنوبی یورپ کے باشندوں کا - (۲) خط نصف النہار کا - (۳) جنوب کا باشندہ (خصوصاً جنوبی فرانس کا) -
**Meringue**, *n.*: (۱) انڈے کی مٹھائی؛ ایک مٹھائی جس میں شکر اور انڈے کی سفیدی پڑتی ھے - (۲) انڈے کی سفیدی کا چھوٹا سا کیک -
**Merino**, *n.*: (۱) مرینو ؛ ایک قسم کی بھیڑ جس کی اون نہایت عمدہ ھوتی ھے - (۲) نفیس اونی کپڑا ؛ ملینہ -
**Merit**, *n.* & *v. t.*: (۱) لیاقت ؛ قابلیت ؛ اھلیت ؛ جوھر ذات ؛ ھنر؛ وصف؛ صفت ؛ خوبی؛ حسن ؛ فضیلت - (۲) حسن خدمت؛ استحقاق - (۳) (جمع) حقیقی حسن و قبح ؛ حق و باطل ؛ حقیقت حال - (۴) (سزا یا جزا کا) مستوجب ھونا ؛ سزاوار ھونا ؛ قابل ھونا -
*judge on its mm.*: نفس معاملہ کے لحاظ سے فیصلہ کرنا ؛

حقیقت حال کے لحاظ سے حکم لگانا -

*make a m. of* : اپنے رویہ کو مستحسن قرار دینا ؛ کسی چیز کو ہنر بنا کر دکھانا -

**Meritorious**, *a.* : لائق توصیف ؛ قابل تعریف ؛ مستحسن ؛ پسندیدہ ؛ قابل شکریہ -

**meritoriously**, *adv.* : پسندیدہ طور پر؛ قابل تعریف طور پر-

**meritoriousness**, *n.* : خوبی ؛ عمدگی ؛ فضیلت -

**Merle**, *n.* : ( قدیم ) یورپ کا ایک خوش الحان پرندہ -

**Merlin**, *n.* : ایک قسم کا باز -

**Merlon**, *n.* : فصیل کا وہ حصہ جو روزنوں کے درمیان واقع ہوتا ہے -

**Mermaid**, *n.* : ایک عجیب مخلوق جس کا سر اور دھڑ عورت کا ہوتا ہے اور دم مچھلی کی ؛ بنت البحر -

**merman**, *n.* : ابن البحر -

**Mero-** : ( جز ترکیبی ) بہ معنی جزوی ؛ جزواً -

*meroblast* : ناقص بیضہ دان -

*merohedral* : ناقص ؛ کم پہلو ( قلم یا بلورہ ) -

**-merous** : (لاحقہ نباتیات بمعنی) جس کے (اتنے) اجزا یا حصے ہوں مثلاً

*dimerous* : دو رکنی -

*5-merous* : پنج رکنی -

**Merovingian**, *a.* & *n.* : (۱) میرونجی ( وہ خاندان شاہی جس کا بانی کلووس تھا جس کی اولاد نے گال اور جرمنی پر سنہ ۵۰۰ ع تک حکومت کی)- (۲) اس خاندان کا کوئی بادشاہ -

**Merriment**, *n.* : ہنسی مذاق ؛ ہنسی دل لگی ؛ رنگ رلیاں ؛ عیش و طرب ؛ قہقہے چہچہے -

**Merry**, *n.* : ایک قسم کی سیاہ چیری؛ سیاہ گیلاس (پھل)؛ کرز اسود -

**Merry**, *a.* : (۱) شاد ؛ خرم ؛ ہشاش بشاش ؛ مسرور ؛ خوش طبع؛ زندہ دل؛ رنگیلا ؛ مگن- (۲) پئے ہوئے؛ سرور میں؛ سرخوش-

*make m* : رنگ رلیاں منانا ؛ عیش منانا -

*make m. over* : ( کسی کی ) ہنسی اڑانا ؛ مذاق کرنا ؛ ( کسی کے ساتھ ) تمسخر کرنا؛ ( کسی کی ) تضحیک کرنا -

*m. -andrew* : نقل کا مددگار ؛ مسخرا -

*m. -dancers* : دیکھو Dancer -

*m. England* : پر لطف انگلستان -

*m. -go-round* : جھولا ؛ چرخ چوں -

*m. -making* : رنگ رلیاں ؛ قہقہے چہچہے -

*merry-thought* : دو شاخی ہڈی جو پرندوں کے حلق اور سینے کے درمیان ہوتی ہے -

*the m. monarch* : رنگیلا بادشاہ یعنی انگلستان کا بادشاہ چارلس دوم -

**merrily**, *adv.* : خوشی سے ؛ ہنسی سے ؛ مذاق سے ؛ از راہ تمسخر ؛ شادمانی سے ؛ خوش طبعی سے ؛ زندہ دلی سے -

**merriness**, *n.* : ( شاد ) خوشی ؛ خرمی ؛ ہنسی ؛ زندہ دلی ؛ خوش طبعی وغیرہ -

*Mesalliance*, *n.* : ایسے شخص کے ساتھ شادی جو رتبے میں کم ہو ؛ کم حیثیت شخص کے ساتھ شادی

*Mesdames, Mesdemoiselles* : دیکھو Madame, - Mademoiselle

**Meseems**, *v. i.* : (قدیم) مجھے یہ معلوم ہوتا ہے؛ ایسا نظر آتا

ہے ؛ میرا خیال ہے -

**Mesembrianthemum**, *n.* : ایک قسم کا گیندا ؛ گل صد برگ -

**Mesentery**, *n.* : ماسا ریقا ؛ جھلی کی ایک تہ جو آنتوں کے کسی حصہ کو معدے کے بیرونی حصے سے ملحق کرتی ہے -

**mesenteric** *a.* : ماساریقی -

**mesenteritis**, *n.* : سوزش ماساریقا -

**Mesh**, *n.* : (۱) جال کا پھندا یا سوراخ - (۲) ( جمع ) جالی کا کام - (۳) ( مجازاً ) پھندا ( جیسے mesh of law ) - (۴) ( عضویات ) جالی دار ساخت ؛ مشبک ساخت ؛ مشبکی ساخت -

*in m.* : پھنسے ہوئے چرخی کے دندانے -

**Mesh**, *v. t & i.* : (۱) جال میں پھنسانا ؛ دام میں پھنسانا ؛ پھندے میں پھنسانا ( لغوی اور مجازی ) - (۲) جال میں پھنسنا ؛ دام میں پھنسنا ؛ پھندے میں پھنسنا (لغوی اور مجازی) -

**Mesial**, *a.* : ( کسی جسم کے ) خط مرکزی یا وسطی کا ؛ خط وسطی میں ؛ خط وسطی کی طرف -

**mesially**, *adv* : خط مرکزی یا وسطی سے -

**Mesmerism**, *n.* : (۱) اثر پذیر حالت نوم - (۲) مسمریزم ؛ مسمریزم کا اثر -

**mesmeric**, *a.* : مسمریزم کا -

**mesmerist**, *n.* : مسمریزم کا عامل -

**mesmerization**, *n.* : مسمریزم کا عمل -

**mesmerize**, *v. t.* : مسمریزم سے بےہوش کرنا ؛ مسمریزم کرنا -

**Mesne**, *a.* : درمیانی ؛ وسطی ؛ بیچ کا -

*m. lord* : درمیانی زمیندار ( جو بڑے جاگیردار سے زمین پٹہ پر لے اور دوسروں کو پٹہ پر دے ) -

*m. process* : ( مقدمے کی ) درمیانی کارروائی -

*m. profits* : نا جائز واصلات ( جو نا جائز طور پر قابض پٹہ دار دو مقررہ تاریخوں کے درمیان وصول کرے ) -

**Meso-**: ( جز ترکیبی ) درمیانی ؛ وسطی -

*mesogaster* : غشائے واصل ؛ ایک جھلی جو معدہ اور بطن کی ظہری دیوار کے درمیان واقع ہے -

*mesolithic* : عہد حجری کے درمیانی زمانے کا -

*mesophyll* : برگ ریشہ ؛ پتی کا اندرونی ریشہ -

*mesozoic* : دور ثانی کا ؛ درسرے ارضیاتی دور کا -

**Mespot** : ( ما میانہ ) Mesopotamia کا مخفف ؛ عراق عرب -

**Mesquit(e)**, *n.* : مسکیت ؛ ایک پھلی دار درخت جو شمالی امریکہ میں ہوتا ہے -

*m. -grass* : مسکیتی گھاس ؛ ایک قسم کی گھاس جو اس درخت کے گرد و پیش پائی جاتی ہے -

**Mess**, *n.* : (۱) حریرہ ؛ دلیا بھرتا وغیرہ کی ایک مقدار- (۲) شکاری کتوں کی رقیق یا مخلوط غذا - (۳) پھیکا شربت ؛ مخلوط مشروب ؛ معجون مرکب - (۴) ابتری ؛ ردی حالت ؛ گندی حالت - (۵) ساتھ کھانا کھانے والوں کی جماعت ؛ فوج کی ٹولی ؛ جہازی سپاہیوں کی ٹولی ( جو مل کر کھانا کھاتی ہو ) ؛ مسکوٹ - (۶) مسکوٹ کا کھانا -

*messmate* : ایک ہی مسکوٹ کا ؛ ہم طعام -

*m. of pottage* : ( مجازاً ) اپنا حلوا مانڈا ؛ مادی راحت ؛ دنیاوی اغراض ( جن پر اعلیٰ مقاصد قربان کردیے جائیں ) -

*to make a m. of* : (کسی کام کو) چوپٹ کردینا؛ ستیاناس کردینا -

**messy**, *a.* : مخلوط؛ گڈ مڈ؛ ابتر؛ گندا -

**messily**, *adv.* : گندے پن سے؛ ابتری کی حالت میں -

**messiness**, *n.* : گندا پن؛ گڈ مڈ؛ ابتری -

**Mess**, *v. t. & i.* : (۱) چوپٹ کردینا؛ ستیاناس کردینا؛ گندا کردینا؛ میلا کردینا - (۲) (کام میں) گڑ بڑ کردینا؛ خلط مبحث کردینا - (۳) ساتھ مل کر کھانا -

**Message**, *n.* : (۱) زبانی یا تحریری پیغام؛ پیام - (۲) پیام الٰہی جو پیمبر لاتا ھے؛ روحانی پیام -

**Message**, *v. t.* : (۱) پیام بھیجنا؛ خبر بھیجنا - (۲) تار، لاسلکی وغیرہ سے بھیجنا؛ خبر دینا -

**Messenger**, *n.* : (۱) پیغامبر؛ پیامبر؛ قاصد؛ ھرکارہ؛ نامہ بر؛ ایلچی - (۲) کاغذ کا پرزہ جسے پتنگ اڑانے والا ڈور پر چڑھا کر پتنگ تک پہنچاتا ھے - (۳) چرخی پر چڑھی ھوئی ڈور جس سے جہاز کا رسا اوپر کھینچا جاتا ھے -

**Messiah**, *n.* : (۱) یہودیوں کا نجات دھندہ؛ مسیحا - (۲) حضرت عیسیٰ مسیح - (۳) مظلوم قوم یا ملک کو آزاد کرنے والا؛ نجات دھندہ -

**Messianship**, *n.* : مسیحیت؛ مسیحائی -

**Messianic**, *a.* : مسیح کا؛ عقیدۂ مسیح کا -

**Messieurs**, *n. pl.* : حضرات؛ صاحبان -

**Messrs**: (لفظ مذکورۂ بالا کا مخفف) کسی تجارتی کوٹھی کے شرکا کے نام کے ساتھ -

**Messuage**, *n.* : (قانون) حویلی مع متعلقات؛ مکان مع اراضی ملحقہ -

**Mestizo**, *n.* (pl.-os) : مخلوط ھسپانوی یا پرتگالی نسل کا شخص؛ مخلوط ھسپانوی اور امریکی نسل کا شخص -

**Meta-** : (سابقہ) ما بعد یا تغیر کے معنی دیتا ھے -

**Metabolism**, *n* : جمعفرق (ج)؛ استحالہ؛ غذا کا جز و بدن ھونا؛ ادیم مایہ (یا مادۂ حیات) کا تحلیل ھونا

*constructive m.* : تعمیری استحالہ -

*destructive m.* : تخریبی استحالہ -

**metabolic**, *a.* : (۱) استحالی - (۲) قابل استحالہ

**metabolize**, *v. t.* : استحالہ کرنا -

**Metacarpus**, *n.* : کف دست و پشت دست؛ ھاتھ کا وہ حصہ جو انگلیوں اور کلائی کے درمیان ھے -

**Metage**, *n.* : (۱) سرکاری بار پیمائی؛ سرکاری طور پر کوئلے وغیرہ کے وزن کا اندازہ - (۲) محصول بار پیمائی -

**Metagenesis**, *n.* : (حیوانیات؛ حیاتیات) سلسلۂ توالد کا باری باری سے ازدواجی اور غیر ازدواجی ھونا -

**metagenetic**, *a.* : اس سے متعلق -

**Metal**, *n. & v. t.* : (۱) دھات؛ فلز - (۲) سڑک بنانے کے کنکر، روڑے وغیرہ - (۳) (جمع) ریل کی پٹری - (۴) دھات لگانا؛ سڑک پر کنکر ڈال کر کوٹنا؛ سڑک کو پکا کرنا -

*bell, Britannia, gun, white, yellow m.* : Bell, Britannia, Gun, White, yellow- دیکھو

*heavy m.* : Heavy - دیکھو

*road-m.* : سڑک کے کنکر

*train leaves the mm* : گاڑی پٹری سے اتر گئی -

**Metallic**, *a.* : (۱) فلزاتی؛ دھات کا؛ فلزات کے متعلق - (۲) دھات جیسی -

*m. currency* : سونے، چاندی یا تانبے وغیرہ کا سکہ؛ فلزاتی سکہ یا زر -

**metalline**, *a.* : دھات کا؛ فلزاتی -

**Metallize**, *v. t.* : (۱) دھات لگانا؛ دھات کا بنانا؛ دھات جیسا بنانا - (۲) ربڑ کو گندھک ملا کر مضبوط کرنا -

**Metallography**, *n.* : فلزاتیات؛ علم فلزات؛ وہ علم جس میں دھاتوں کی اندرونی ساخت کا ذکر ھوتا ھے -

**Metalloid**, *a. & n.* : (۱) فلزات نما؛ دھات نما - (۲) ایک غیر فلزاتی عنصر (جس میں فلز کی چند خصوصیات ھوں) -

**Metallurgy**, *n.* : خام دھات کو صاف کرنے کا فن -

**metallurgic(al)**, *aa.* : اس فن سے متعلق -

**metallurgist**, *n.* : خام دھات کو صاف کرنے والا یا اس فن کا ماھر -

**Metamere**, *n.* : (حیوانیات) کسی جسم کے چند یکساں اجزا میں سے ایک قاش -

**Metameric**, *a.* : (۱) (کیمیا) (وہ عناصر) جن کی ترکیب اور وزن سالماتی یکساں ھو مگر خواص میں فرق ھو - (۲) قاشوں کا - (حیوانیات) قاشی جزُ

**metamerism**, *n.* : (کیمیا) اُن ھم عنصر اور ھم وزن سالمات کی حالت جو اگرچہ ایک ھی ساخت اور ایک سالماتی وزن کے ھیں، مگر خواص میں مختلف ھیں -

**Metamorphic**, *a.* : (۱) قلب ماھیت کا؛ جس میں قلب ماھیت ھو - (۲) (ارضیات) وہ چٹان جس کی نوعیت فطری نشو و نما سے بدلی ھو؛ متغیر -

**metamorphism**, *n.* : تغیر؛ کامل تغیر -

**Metamorphose**, *v. t.* : قلب ماھیت کردینا؛ کایا پلٹ کردینا -

**Metamorphosis**, *n.* (pl.-*oses*): (۱) قلب ماھیت؛ کایا پلٹ - (۲) بالکل بدلی ھوئی شکل -

**Metaphor**, *n.* : استعارہ؛ کنایہ؛ مجاز -

*mixed m.* : استعارۂ مخلوط؛ بے جوڑ استعاروں کا اجتماع -

**metaphorical**, *a.* : استعاری؛ مجازی -

**metaphorically**, *adv.* : استعارتاً؛ کنایتاً؛ از روے مجاز؛ از راہ استعارہ -

**Metaphrase**, *n. & v. t.* : (۱) ترجمہ؛ (خصوصاً) لفظی ترجمہ؛ لفظ بہ لفظ ترجمہ - (۲) لفظی ترجمہ کرنا؛ دوسرے لفظوں میں بیان کرنا -

**metaphrastic**, *a.* : لفظی؛ تحت لفظی؛ لفظ بہ لفظ -

**Metaphysical**, *a.* : (۱) ما بعد الطبیعی؛ مابعد الطبیعیاتی؛ الٰہیاتی؛ مافوق الطبیعی؛ ما بعد الطبیعیاتی - (۲) بے حد دقیق؛ نہایت باریک - (۳) مافوق العادۃ؛ مافوق الفطرۃ - (۴) خیالی؛ تصوری -

**metaphysically**, *adv.* : (۱) معقول یا مجرد حیثیت سے؛ مافوق العادۃ طور پر؛ مابعد الطبیعیات میں - (۲) از روے الٰہیات -

**Metaphysics**, *n.* : (۱) مافوق الطبیعیات؛ مابعد الطبیعیات؛ الٰہیات - (۲) (عوام) دقیق گفتگو؛ مجرد مسائل پر گفتگو؛ محض نظری بات -

**metaphysician**, *n.* : ماھر مابعد الطبیعیات؛ عالم الٰہیات؛ الٰہی -

**metaphysicize**, *v. i.* : مابعد الطبیعی مسائل پر بحث کرنا -

**Metaplasm**, *n.* : ادیم مایہ (protoplasm) کا وہ حصہ جو تشکیلی مادہ رکھتا ھے؛ شکل مایہ -

**Metapolitics**, *n.*pl. : ما بعد السیاسیات ؛ سیاسیات محض ؛ مجرد فلسفۂ سیاست -

**metapolitical**, *a.* : مابعدالسیاسی -

**metapolitician**, *n.* : ماہر ما بعدالسیاسیات ؛ سیاسیات محض کا ماہر -

**Metastasis**, *n.* : (۱) کسی جسمانی وظیفے یا مرض کا ایک عضو سے دوسرے عضو میں انتقال ؛ انتقال مقام ؛ انتقال عضوی - (۲) (کیمیا) استحالۂ نامی ؛ کسی مرکب کا جسم نامی کا جزو بننے کے بعد بدل کر ایک دوسرا مرکب بن جانا -

**metastatic**, *a.* : استحالۂ نامی کے متعلق ؛ انتقال عضوی کے متعلق -

**Metatarsus**, *n.* : (تشریح) پشت پا ؛ ان پانچ ہڈیوں کا مجموعہ جو ٹخنے اور انگلیوں کے درمیان ہیں -

**metatarsal**, *a.* : پشت پا کا -

**Metathesis**, *n.* : (۱) (صرف و نحو) تجنیس ؛ تقلیب (لفظ میں حروف اور اصوات کا ادل بدل تلفظ کی آسانی کی وجہ سے جیسے bridd کا bird) - (۲) (کیمیا) دو سالمات میں جواہر فرد کا مبادلہ ؛ مبادلۂ جواہر -

***Metayage***, *n.* : کاشتکاری کا وہ طریقہ جس میں کاشتکار زمیندار کو پیداوار کا ایک حصہ دیتا ہے ؛ بٹائی -

***Metayer***, *n.* : وہ کاشتکار جو بٹائی پر کاشت کرتا ہے ؛ بٹائی دار -

**Mete**, *n.* : حد ؛ سرحد ؛ ڈانڈا ؛ سنگ حد ؛ ڈانڈے کا پتھر -

*mm. & bounds* : (قانون) حدود ؛ ڈانڈے ؛ حدود اربعہ ؛ چوحدی -

**Mete**, *v. t.* : (۱) (انشاپردازی) (سزا و جزا) دینا ؛ حصہ مقرر کرنا ؛ قسمت کرنا - (۲) (شعر) پیمائش کرنا ؛ ناپنا ؛ ماپنا -

*m.-wand*, *m.-yard.* : معیار ؛ پیمانہ -

**Metempiric**, *n.* : (۱) مافوق التجربیت ؛ ان چیزوں کا فلسفہ جو تجربے کے ماورا ہیں - (۲) قائل مافوق التجربیت -

**metempirical**, *a.* : مافوق التجربی ؛ ماورائے تجربہ -

**metempiricist**, *n.* : مافوق التجربی فلسفی ؛ قائل مافوق التجربیت -

**Metempsychosis**, *n.* : تناسخ ارواح ؛ تناسخ ؛ آواگون -

**metempsychosist**, *n.* : معتقد تناسخ ؛ قائل تناسخ ؛ آواگون کا ماننے والا -

**Meteor**, *n.* : (۱) شہاب ؛ شہاب ثاقب ؛ نیزک ؛ ٹوٹا ہوا ستارہ - (۲) کوئی فضائی مظہر ؛ مظہر جوی ؛ حادثہ جوی -

**Meteoric**, *a.* : (۱) شہاب کے متعلق ؛ شہابی - (۲) کرۂ ہوا کے متعلق ؛ فضائی - (۳) (مجازاً) تیز ؛ تیز رفتار ؛ تیز رو - (۴) (مجازاً) روشن ؛ تابناک ؛ خیرہ کن ؛ جوی ؛ درخشاں اور عارضی -

**Meteorite**, *n.* : زمین پر گرا ہوا شہاب ؛ حجر شہابی ؛ حجر جوی ؛ حجر ہوائی -

**meteorolite**, *n.* : حجر ہوائی ؛ حجر جوی -

**Meteorograph**, *n.* : جویات پیما ؛ حوادث جویہ کی پیمائش کا آلہ -

**Meteoroid**, *n.* : شہاب نما -

**meteoroidal**, *a.* : شہاب نما ؛ مماثل شہاب -

**Meteorology**, *n.* : علم کائنات الجو ؛ علم حوادث الجو ؛ موسمیات -

**meteorologic(al)**, *aa.* : علم کائنات الجو کے متعلق ؛ موسمیاتی -

**meteorologically**, *adv.* : علم کائنات الجو کی رو سے ؛ موسمیات کی رو سے -

**meteorologist**, *n.* : علم کائنات الجو کا ماہر ؛ ماہر موسمیات -

**Meter**, : (۱) ناپنے کا آلہ ؛ پیمانہ - (۲) ناپنے والا ؛ ماپنے والا -

*gas m.* : بس پیما -

*water m.* : آب پیما -

**-meter** : (لاحقہ) ناپنے کے آلوں کے نام کا آخری جز ؛ (-) پیما -

**Metheglin**, *n.* : شہد کی مسالہ دار شراب -

**Methinks**, *v.i.* (archic; *methougt*) : میرا یہ خیال ہے ؛ مجھے یہ معلوم ہوتا ہے -

**Method**, *n.* : (۱) (کسی علم کا) طریق استدلال ؛ منہاج تحقیق ؛ طریق ؛ منہاج - (۲) (حیاتیات) اصول ترتیب و تقسیم - (۳) خیالات میں ترتیب ؛ ربط - (۴) باقاعدگی ؛ باضابطگی ؛ ضابطہ - (مزاحاً) اس کی دیوانگی

*there's m. in his madness* : اس کی دیوانگی میں فرزانگی ہے ؛ اس کے خبط میں ضبط ہے -

**methodical**, *a.* : باضابطہ ؛ با اصول ؛ باقاعدہ ؛ با سلیقہ ؛ با اسلوب ؛ باترتیب -

**methodically**, *adv.* : اصول ، ضابطہ یا ترتیب کے ساتھ ؛ قاعدے کے ساتھ -

**methodology**, *n* : منہاجیات ؛ منہاج کی بحث -

**Methodist**, *n.* : (۱) پروٹسٹنٹ مذہب کے کسی غیر مقلد فرقے کا پیرو ؛ اصولی - (۲) متشدد فی المذہب ؛ کٹر - (۳) (تاریخ طبیعی) تقسیم و ترتیب میں کسی اصول کو مدنظر رکھنے والا ؛ اصولی -

**methodistic(al)**, *aa.* : غیر مقلدانہ ؛ اصولیت کا -

**methodistically** *adv.* : غیر مقلدوں کی طرح ؛ اصولی نقطۂ نظر سے -

**methodism**, *n.* : میتھوڈسٹ فرقے کی تنظیم و تعلیم

**Methodize**, *v. t.* : ترتیب دینا ؛ نظم و ترتیب قائم کرنا ؛ با اصول بنانا ؛ ضابطے کی تحت میں لانا -

**Methought** : دیکھو Methinks -

**Methyl**, *n.* : میتھل ؛ بہت سے کاربنی مرکبوں کی زمین -

**methylic**, *a* : میتھیلک ؛ میتھل آمیز -

**Methylate**, *v. t.* : میتھل ملانا (خصوصاً روح شراب میں تاکہ پینے کے قابل نہ رہے اور محصول سے بری ہوجائے) -

*methylated spirit* : میتھل ملی ہوئی روح شراب -

**Meticulous**, *a.* : باریک بیں ؛ بےحد محتاط ؛ جزویات کا حد سے زیادہ خیال رکھنے والا -

**meticulously**, *adv.* : باریک بینی سے ؛ حد سے زیادہ احتیاط سے -

***Metier***, *n.* : پیشہ ؛ کام -

**Metis**, *n.* : (کناڈا) میٹس ؛ مخلوط یورپی اور دیسی نسل کا ؛ مخلوط النسل -

**Metonymy**, *n.* : صنعت مجاز مرسل (جس میں صفت سے موصوف یا جز سے کل مراد لیتے ہیں) -

**metonymical**, *a.* : مجاز مرسل کے متعلق -

**metonymically**, *adv.* : (مجازاً) مجاز مرسل کے طور پر -

**Metope**, *n.* : چشمہ -

**Metre**, *n.* : شعر کا وزن ؛ بحر

**metrician**, *n* : عروض دان -

**metrics**, *n.* : عروض -

**metrist**, *n.* : عروض دان -

**Metre**, *n.* : میٹر (فرانسیسی نظام پیمائش میں لمبائی کی

اکائی جس کا طول ۳۷ ء ۳۹ انچ ھے ) -

**Metric**, *a.* : میٹری ؛ میٹر کے متعلق -

*m. system* : ( پیمائش کا ) نظام اعشاری -

**Metrical**, *a.* : (۱) وزن یا بحر کے متعلق ؛ موزوں - (۲) پیمائشی؛ مساحت کے متعلق -

*m. geometry* : مساحتی ھندسہ -

**metrically**, *adv.* : (۱) وزن کے لحاظ سے - (۲) پیمائش کی رو سے -

**Metrology**, *n.* : نظام وزن و پیمائش -

**metrological**, *a.* : پیمائشی؛ نظام وزن و پیمائش کے متعلق -

**Metronome**, *n.* : (۱) ایک آلہ جس میں ایک رقاص کے ذریعے تال اور سم کا اُتار چڑھاو معلوم ہوتا ھے؛ تال ناپ ؛ تال ترازو -

**metronomic**, *a.* : تال کی پیمائش کا ؛ تال ترازو کا -

**Metropolis**, *n.* : (۱) کسی ملک کا سب سے بڑا شہر ؛ اُم البلاد - (۲) دارالسلطنت؛ دارالحکومت ؛ راجدھانی - (۳) اسقف اعظم کا علاقہ - (۴) مرکز ( جد و جہد کا ) -

*the m.* : لندن -

**Metropolitan**, *a.* & *n.* : (۱) اُم البلاد کا - (۲) اسقف اعظم کا - (۳) اُم البلاد کا رھنے والا ؛ (نیز *m. bishop*) اسقف اعظم؛ یونانی کلیسا میں اسقف سے بڑا اور بطریق سے چھوٹا عہدہ دار -

**metropolitanate**, *n.* : اسقف اعظم کا عہدہ یا علاقہ -

**-metry** : ( لاحقہ بمعنی ) ( کسی آلے کے ذریعے ) پیمائش ؛ پیمائش کا طریقہ -

**Mettle**, *n.* : (۱) جوھر ؛ نہاد ؛ طبیعت ؛ مزاج - (۲) ولولہ ؛ جوش - (۳) دلیری ؛ شجاعت ؛ بہادری ؛ ھمت ؛ جرأت ؛ جیوٹ ؛ دم خم -

*be on one's m.* : اپنی والی پر آنا ؛ اپنی بات پر آنا ؛ اپنی طرف سے کوئی کسر اٹھا نہ رکھنا -

**(-) mettled, mettlesome**, *aa.* : جیوٹ ؛ جی دار ؛ جوشیلا ؛ جری ؛ دم خم کا -

*Meum*, *n.*, *M. & tuum* : میرا اورتیرا ؛ اپنا اور پرایا (ملکیت کا امتیاز ظاھر کرنے کے لئے ) -

**Mew**, *n.*, ( also *sea-m.* ) : مرغابی -

**Mew**, *n.* & *v. t.* : (۱) پنجرا ( جس میں شکرے کو کریز کے زمانے میں رکھتے ھیں ) - (۲) کریز کے لئے چھوڑنا ؛ شکرے کو کریز کے پنجرے میں بند کرنا - (۳) (مجازاً) قید کرنا ؛ پنجرے میں بند کرنا -

**Mew**, *v. t.* : ( قدیم ) ( شکرے کا ) کریز کرنا ؛ ( پرانے پر ) جھاڑنا -

**Mew**, *v. i.* & *n.* : (۱) بلی کا بولنا ؛ میاوں میاوں کرنا - (۲) سمندر کے پرندوں کا بولنا - (۳) میاوں میاوں (بلی کی بولی)-

**Mewl, mule**, *v. i.* : (۱) ٹھوں ٹھوں کرنا ؛ بچے کا رونا ؛ ٹھنکنا - (۲) بلی کی طرح میاوں میاوں کرنا -

**Mews**, *n.* : وہ عمارت جس کے بیچ میں صحن ھو اور چاروں طرف اصطبل کا سلسلہ پھیلا ھو -

**Mezzanine**, *n.* : (۱) پہلی منزل اور دوسری منزل کے درمیان نیچی چھت کی منزل ؛ درمیانی منزل - ( ۲ ) ( تھیٹر ) تماشاگاہ سے نیچے کا فرش ؛ پائین -

*Mezzo*, *adv.* : ( موسیقی ) درمیانی ؛ وسطی ؛ متوسط ؛ نصف ؛ نیم -

*m. forte* : دیکھو Forte -

*m. piano* : دیکھو Piano -

*m. -rilievo* : وہ منبت کاری جس میں نقش سطح پر سے اپنے اصلی تناسب سے نصف ابھرے ھوے ھوں -

*m. -soprano* : ( موسیقی ) ایک خاص نرعیت کی آواز -

**Mezzotint**, *n.* & *v. t.* : (۱) نیم رنگ ( فولاد اور تانبے پر کندہ کاری کا طریقہ جو نقاشی کی تقلید میں اختیار کیا گیا ھے ' اس میں سطح کے نشیب و فراز سے روشنی اور تاریکی کے اثرات پیدا کئے جاتے ھیں ) - ( ۲ ) نیم رنگ کندہ کاری کرنا -

**Mi**, *n.* : سرگم کا تیسرا سر ؛ گا -

**Miaow**, *n.* & *v. i.* : (۱) میاوں ؛ بلی کی آواز - (۲) میاوں میاوں کرنا ؛ بلی کی بولی بولنا ؛ بلی کی طرح بولنا -

**Miasma**, *n.* ( pl. -ta, -s ) : (۱) متعدی سمی ابخرات ؛ مضر ابخرات خصوصاً ملیریا -

**miasmal, miasmatic**, *aa.* : سمی ابخرات کا ؛ ملیریا کا -

**Miaul**, *v. i* : میاوں میاوں کرنا ؛ بلی کی بولی بولنا ؛ بلی کی طرح بولنا -

**Mica**, *n.* : ابرق یا اس قسم کی کوئی اور معدنی شے -

*m. -schist, -slate* : ابرق کی پرت دار چٹان -

**micaceous**, *a.* : ابرقی ؛ ابرق دار -

**Micawber**, *n.* : شیخ چلی ؛ نکما اور بے فکر آدمی جو ھمیشہ یہ امید رکھے کہ تقدیر سے کوئی فلاح کی صورت نکل آے گی -

**Micawberism**, *n.* : شیخ چلی پن -

**Michael**, *n.* : میکائیل (جوچار ملائک مقربین میں سے ھیں) -

*Order of St. M. & St. George*: انگلستان کا ایک اعزازی خطاب -

*Michaelmas* : یوم المیکائیل ؛ سینٹ میکائیل کا عرس جو ۲۹ دسمبر کو منایا جاتا ھے -

**Mickle, mu-**, *a.* & *n.* : بہت ؛ زیادہ ؛ بڑا ؛ کثیر -

*many a little, or pickle makes a m.* : تھوڑا تھوڑا بہت ھو جاتا ھے ؛ اندک اندک بہم شود بسیار -

**Micro-** : ( یونانی لفظ *Mikros* سے ماخوذ ) چھوٹا ؛ خرد -

*microcephalic* : خود سر ( شخص ) -

*microcephalous* : خرد سر -

*microlithic* : سنگریزوں سے بنا ھوا -

*micrology* : بال کی کھال نکالنا ؛ موشگافی ؛ ھندی کی چندی -

*micrometer* : چھوٹی چیزوں یا چھوٹے فاصلوں کے ناپنے کا آلہ ؛ خرد پیما -

*micrometrical* : خرد پیمائی کا -

*micrometry* : خرد پیمائی -

*microphone* : خرد شنو -

*microphotograph* : بہت چھوٹی چیزوں کی تصویر بڑے پیمانے پر کھینچنا ؛ خرد بینی تصویر یا عکس -

*microphyte* : (۱) خرد بینی درخت - (۲) جرثومہ -

*microseism* : خفیف زلزلہ -

*microseismic* : زلزلے کے متعلق -

*microseismograph* : زلزلہ پیما ؛ زلزلہ نگار -

*microseismology* : علم زلزلہ -

*microspore* : ( نباتیات ) خرد تخمک ؛ وہ خلیہ جو علحدہ نشو و نما پا سکے -

*microtome* : خرد تراش ؛ وہ آلہ جس سے کسی چیز کے نہایت چھوٹے ٹکڑے خرد بین سے دیکھنے کے لئے کاٹے جائیں -

*microzyme* : - تخمیری جرثومہ ( جو سڑنے سے پیدا ہوتا ھے ) -
**Microbe,** *n.* : جرثومہ -
**microbial,** *a.*: جرثومی -
**microbiology,** *n.* : حیاتیات جرثومی -
**Microcosm,** *n.* : (۱) کائنات اصغر (یعنی انسان' اس حیثیت سے کہ اس کی ذات کائنات کا خلاصہ ھے ) -
**microcosmic,** *a.* : کائنات اصغر کا -
**Micron,** *n.*: میٹر کا دس لاکھ واں حصہ -
**Microscope,** *n.* : خرد بین -
**Microscopic,** *a.* : (۱) خرد بین کا - (۲) اتنا چھوٹا جو صرف خرد بین سے نظر آے ؛ خرد بینی -
**microscopical,** *a.* : خرد بینی -
**microscopically,** *adv.* : (۱) خرد بین سے - (۲) خرد بینی اشیا کی طرح -
**Microscopy,** *n. n.* : خرد بین کا استعمال -
**microscopist,** *n.* : خرد بین کےاستعمال کا ماہر ؛ ماہرخرد بین-
**Micturition,** *n.* . (۱) پیشاب کی کثرت ؛ سلسل‌البول - (۲) ( غلط استعمال ) پیشاب کرنا -
**Mid,** *a.* ( sup. *midmost* ) : (۱) وسط ؛ بیچ ؛ درمیان ( اردو میں اسم‌ھے) - (۲) وسطی؛درمیانی؛ اوسط ؛ منجھولا ؛ نیم؛ نصف - منجھولا سرا ؛ گولف کے چوگان کا متوسط چوڑائی کا
*m. iron* : خمدار آھنی سرا -
*m. off, midwicket off* : (کرکٹ) وہ فیلڈر جو گیند پھینکنے والے کے داھنی جانب کھڑا ہوتا ھے -
*m. on, midwicket on* : ( کرکٹ ) وہ فیلڈر جو گیند پھینکنے والے کے بائیں جانب کھڑا ہوتا ھے -
*m. rib* : پتے کی بیچ کی رگ ؛ درمیانی رگ -
*midway* : وسط راہ میں ؛ بیچوں بیچ ؛ آدھی دور پر -
**Mid,** *prep.*: (شعر) درمیان -
**Midday,** *n.* : (۱) نصف النہار ؛ نیم روز ؛ دوپہر - (۲) دوپہر کا ؛ نیم روز کا -
**Midden,** *n.*: (مقامی بولی ) گھورا ؛ کوڑی ؛ کوڑے کا ڈھیر -
*kitchen m.*: زمانۂ قبل تاریخ کا کوڑا کرکٹ خصوصاً ھڈیوں اور گھونگھوں کا انبار -
**Middle,** *a.* (sup. -most) & *n.* : (۱) بیچ کا ؛ درمیانی - (۲) وسطی ؛ مرکزی (۳) - متوسط ؛ اوسط درجے کا - (۴) ( یونانی صرف و نحو ) فعل مجہول جو معروف کے معنی دے - (۵) مرکز؛ وسطی حصہ - (۶) کمر -
*in the m. of* : دوران میں؛ اثنا میں -
*m. age* : سن کہولت ؛ متوسط عمر ؛ ادھیڑ عمر -
*m. -aged* : متوسط عمر کا ؛ ادھیڑ -
*m. article* : مختصر ادبی‌مضمون جو رسالے یا اخبار میں سیاسی مضامین اور تنقید کتب کے درمیان ہو ؛ وسطی مضمون -
*m. -class* : (۱) متوسط طبقہ - (۲) متوسط طبقے کا -
*m. course, m. way* : وہ صورت جو دو انتہائی صورتوں کے بین بین ہو ؛ درمیانی صورت یا رستہ -
*M. English* : دیکھو English -
*m. finger* : بیچ کی انگلی؛ انگشت وسطی -
*M. Kingdom* : چین -
*m. life* : سن کہولت ؛ متوسط عمر -
*middleman* : بیچ والا ؛ بیچ کا بیوپاری ؛ دلال -
*m. term* : ( منطق ) حد اوسط ؛ وہ لفظ جو کبری و صغری میں مشترک ہو -
*m. weight* : ( مکہ بازی ) ایک من بتیس سیر سے دو من تک وزن -
*principle of excluded m.*: یہ اصول کہ نقیضین کے درمیان حد اوسط نہیں ہو سکتی-
*the M. Ages* : قرون وسطی (وہ دور جو عہد قدیم اور عہد جدید کے درمیان گزرا سنہ ۱۰۰۰ تا ۱۴۰۰ ء یا سنہ ۶۰۰ تا ۱۵۰۰ ء ) -
**Middle,** *v. t.*: (۱) ( جہاز رانی ) بیچ میں سے تہ کرنا - (۲) ( فٹ بال ) گیند کو گول کے سامنے میدان میں ڈالنا - (۳) بیچ میں رکھنا ؛ وسط میں رکھنا -
**Middling,** *a.* & *adv.*: (۱) ( تجارت ) دوسرے درجے کا ؛ درمیانی درجے کا - (۲) اوسط درجے کا ؛ بیچ کے راس کا ؛ خاصا - (۳) معمولی - (۴) اوسط درجے پر ؛ متوسط طور سے - (۵) ( روزمرہ ) (صحت کے لحاظ سے) اچھا خاصا -
**middlings,** *n.* pl.: اوسط‌درجےکی‌چیزیں؛اوسط‌درجے‌کا باریک میدہ-
**middlingly,** *adv.*: متوسط طور پر -
**Middy,** *n.* : دیکھو Midship -
**Midge,** *n.*: (۱) ڈھنگا - (۲) چھوٹاسا آدمی ؛ مٹھی بھر کا آدمی -
**Midget,** *n.* : (۱) بونا ( جس کی نمائش کی جائے ) ؛ بالشتیا - (۲) بہت چھوٹی تصویر -
**Midland,** *n.* & *a.*: (۱) وسط ملک؛ ملک کا درمیانی حصہ؛ اندرونی علاقہ - (۲) ( جمع ) انگلستان کے وسطی اضلاع - (۳) اندرونی علاقے کے متعلق ؛ وسط ملک کا -
**Midnight,** *n.*: (۱) نیم شب ؛ نصف شب ؛ آدھی رات ؛ رات کے بارہ بجے - (۲) غضب کا اندھیرا
*Midrash,* *n.* (pl. -shim) : یہودیوں کی قدیم شرح توریت -
**Midriff,** *n.* : = Diaphragm
**Midship,** *n.*: کشتی کا درمیانی حصہ ؛ جہاز کا درمیانی حصہ ؛ وسط جہاز -
*midshipman* : جہاز کا ایک چھوٹا افسر -
*midships* : دیکھو Amidships -
**Midst,** *n. adv.,* & *prep.* : (۱) درمیان- (۲) ( شعر ) وسط میں؛ بیچ میں -
*In the m. of* : درمیان میں -
**Midsummer,** *n.*: انقلاب صیفی ؛ عدل کلی صیفی ( ۲۱ جون کے لگ بھگ ) -
*M. day* : ۲۴ جون -
*m. madness* : جوش جنون ؛ انتہائی حماقت -
**Midwife,** *n.* (pl. -wives) : دائی ؛ قابلہ -
**midwifery,** *n.*: دایہ گری -
**Mien,** *n.* : ( انشاپردازی ) چہرہ ؛ بشرہ ؛ انداز ؛ رنگ -
**Miff,** *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) چھیڑ ؛ جھڑپ ؛ ان بن - (۲) خفگی ؛ روٹھنا ؛ ناراضگی - (۳) خفا ہوجانا ؛ بگڑجانا - (۴) خفا کردینا ؛

ناراض کودینا -

**Might,** *n.*: (۱) زور؛ قوت؛ طاقت - (۲) زور طبیعت؛ قابلیت؛ قدرت؛ عظمت -

*with m. & main*: دیکھو Main -

**Might**: دیکھو May -

**Mighty,** *a. & adv.*: (۱) قوی؛ طاقتور؛ شہ زور؛ باقوت؛ زور آور؛ زبردست؛ جید؛ جلیل القدر؛ عظیم الشان - (۲) بڑا بھاری - (۳) (روزمرہ صفت) بہت؛ بہت زیادہ - (۴) (روزمرہ متعلق فعل) بہت؛ نہایت -

*high & m.*: دیکھو High -

*m. works*: (بائبل) معجزات؛ معجزے -

**mightily,** *adv.*: قوت سے؛ عظمت سے؛ بہت؛ نہایت -

**mightiness,** *n.*: قوت؛ عظمت وغیرہ -

*Mignon, a.*: نازک؛ سبک -

**Mignonette,** *n.*: (فرانسیسی) (۱) ایک پودا جسکے پھول خوشبودار ہوتے ہیں - (۲) بھورا سا سبز رنگ - (۳) ایک قسم کی لیس - (۴) باریک جالی -

*Migraine, n.*: شقیقہ؛ درد نیم سر؛ آدھی سیسی کا درد -

**Migrate,** *v. i.*: (۱) نقل مکان کرنا؛ نقل وطن کرنا؛ ایک مدرسے سے درسرے میں جانا؛ ایک‌شہر کو چھوڑ کر دوسرے‌شہر میں رہنا؛ ہجرت کرنا - (۲) (چڑیوں اور مچھلیوں کا) جاڑے میں گرم خطوں اور گرمی میں سرد خطوں میں چلا جانا -

**migrant,** *a. & n.*: نقل وطن کرنے والا؛ مہاجر -

**migration,** *n.*: ہجرت؛ نقل وطن؛ نقل مکان -

**migrator,** *n.*: مہاجر؛ نقل وطن کرنے والا -

**migratory,** *a.*: موسمی (چڑیاں، مچھلیاں) -

**Mikado,** *n.*: شہنشاہ جاپان -

**Mike,** *v. i. & n.*: (عامیانہ) (۱) کام سے جی چرانا؛ بیکار وقت ضائع کرنا؛ آوارہ گردی کرنا - (۲) آوارہ گردی -

**Mil,** *n.*: (۱) ہزار - (۲) مجوزہ سکہ = پونڈ کا ہزارواں حصہ - (۳) تار وغیرہ کا قطر ناپنے کی اکائی؛ انچ کا ہزارواں حصہ -

**Milage,** *n.*: (۱) مسافت (میلوں میں) - (۲) بھتا فی میل؛ خرچ فی میل -

**Milanese,** *a. & n.*: (۱) شمالی اطالیہ کے) شہر ملان کا باشندہ؛ ملانی - (۲) ملان کا -

*the M.*: وہ علاقہ جس پر قدیم زمانے میں ڈیوک ملان کی حکومت تھی -

**Milch,** *a.*: دودھ دینے والی؛ دودھار -

*m. cow*: (مجازاً) (۱) منافع کا ذریعہ - (۲) وہ شخص جس سے روپیہ آسانی سے اینٹھا جاسکتا ہو؛ اسامی -

**Mild,** *a.*: (۱) حلیم؛ نرم مزاج - (۲) نرم (قواعد)؛ ہلکی (سزا)؛ شفیقانہ؛ رحمدلانہ (حکومت) - (۳) معتدل (موسم)؛ جب بارش اور سردی نہ ہو؛ معتدل - (۴) ہلکی (دوا) (۵) (تمباکو وغیرہ) ہلکا - (۶) (کھانا) موافق آب و نمک کا - (۷) میٹھی؛ ہلکی (بیر) - (۸) کمزور؛ بودا (انسان اور افعال) -

*m. steel*: سخت فولاد جو آسانی سے تپایا نہ جاسکے -

**milden,** *v. t. & i.*: (۱) نرم کرنا؛ ملائم کرنا؛ معتدل کرنا - (۲) نرم ہونا؛ ملائم ہونا؛ معتدل ہونا -

**mildly,** *adv.*: حلم و مروت سے؛ نرمی سے؛ ملائمت سے؛ رحمدلی سے وغیرہ -

**mildness,** *n.*: نرمی؛ ملائمت؛ رحم دلی؛ نرم مزاجی؛ حلم و مروت؛ (موسم کا) اعتدال -

**Mildew,** *n. & v. t. & i.*: (۱) پھپھوندی - (۲) پھپھوندی لگانا یا لگنا -

**mildewy,** *a.*: پھپھوندی لگا -

**Mile,** *n.*: (۱) میل (۱۷۶۰ گز) - (۲) ایک میل کی دوڑ -

*geographical m.*: جغرافی میل (۶۰۸۰ فٹ) -

*milestone*: (۱) سنگ میل؛ میل کا پتھر - (۲) (مجازاً) زندگی کا اہم واقعہ؛ زندگی کی ایک منزل -

*nautical m.*: بحری میل؛ جغرافی میل -

*not 100 miles from*: بالکل قریب (راز داری کے بناوٹی انداز سے کہتے ہیں) -

**Miler,** *n.*: (روزمرہ) ایک میل کی دوڑ دوڑنے والا؛ وہ گھوڑا یا شخص جسکو ایک میل‌کی دوڑ کی مشق کرائی گئی ہو (*two -m.* وغیرہ بھی آتا ہے) -

**Milesian,** *a. & n.*: آئرش؛ آئرستانی؛ آئرستان کا (باشندہ) -

**Milfoil,** *n.*: ایک سدا بہار پودا جسکی خوشبو بہت تیز اور مزا چرپرا ہوتا ہے -

**Miliary,** *a.*: باجرے کا سا؛ باجرے سا ہو (غدود، دانہ وغیرہ) -

*m. fever*: موتی جھرا؛ وہ بخار جس میں باجرے کے سے چھوٹے دانے نکل آتے ہیں -

*Milieu, n.*: ماحول؛ معاشرتی ماحول -

**Militant,** *a.*: (۱) مجاہد؛ محارب - (۲) جنگ جو؛ جنگی؛ لڑاک؛ لڑاکا -

*the Church m.*: کلیسائے مجاہد -

**militancy,** *n.*: جنگ جوئی -

**militantly,** *adv.*: مجاہدانہ طور پر؛ محاربانہ انداز سے؛ جنگ پسندانہ؛ جنگ جوئی کے انداز سے -

**Militarism,** *n.*: (۱) فوجی روح؛ سپاہیانہ روش - (۲) فوجی رنگ کا بیجا غلبہ؛ فوج گردی؛ فوجی نظام -

**militarization,** *n.*: فوجی نظام کے ماتحت لانا -

**militarize,** *v. t.*: فوجی روح پیدا کرنا؛ فوجی رنگ میں رنگنا؛ فوجی نظام کے ماتحت لانا -

**Militarist,** *n.*: (۱) جنگ پرست؛ فوجی نظام کا حامی - (۲) فن جنگ کا ماہر؛ ماہر حربیات -

**Military,** *a. & n.*: (۱) لشکری؛ عسکری؛ فوجی؛ جنگی؛ حربی؛ سپاہیانہ - (۲) سپاہ؛ فوجی دستہ -

*m.*: (سوتیانہ) چند سپاہی -

*m. chest*: فوج کا خزانہ -

*m. fever*: فوجی بخار؛ جنگی بخار؛ میعادی بخار -

*m. testament*: سپاہی کی غیر تحریری وصیت؛ زبانی وصیت -

*the m.*: فوج -

**militarily,** *adv.*: فوجی یا حربی طرز پر -

**Militate,** *v. i.*: (۱) شریک جنگ ہونا؛ جنگ کرنا؛ (مجازاً) لڑنا؛ مخالفت کرنا - (۲) (واقعات یا شہادت کا) اثر ڈالنا (عموماً مخالف، شاذ موافق) -

**Militia,** *n.*: شہریوں کی فوج؛ رضاکار فوج -

*militiaman* : رضا کار فوج کا سپاہی -

**Milk**, *n.* : (۱) دودھ؛ شیر- (۲) درختوں کا دودھ- (۳) (بادام وغیرہ کا) شیرہ-

*condensed m.* : دیکھو Condensed

*m. & honey* : سامان عیش و فراغبالی -

*m.-&-water* : بودی ' پھسپھسی یا رقت آمیز ( تحریر ' تقریر ' جذبات ) -

*m.-crust* : پپڑی سی جو شیر خوار بچوں کی جلد پر جم جاتی ھے -

*m. fever* : دودھ کا بخار ؛ وضع حمل کا بخار -

*m. for babes* : ( مجازی ) ادب ' فلسفہ وغیرہ کا سادہ اور سہل طرز-

*m.-float* : ہلکی گاڑی جس میں دودھ لے جاتے ھیں -

*m.-leg* : پیر کا ورم جو وضع حمل سے ھوتا ھے -

*m. maid* : وہ عورت جو دودھ دوھتی ھے یا دودھ گھر میں کام کرتی ھے -

*milkman* : شیر فروش ؛ گھوسی ؛ دودھ والا -

*m. of human kindness* : ھمدردی جو لازمۂ انسانیت ھے -

*m. pudding* : شیر برنج ؛ کھیر -

*m. punch* : شراب اور دودھ کا مرکب -

*milksop* : زنانہ ؛ بودا لڑکا یا آدمی -

*m.-tooth* : دودھ کا دانت -

*milkweed* : دودھیل پودا ؛ ایک جنگلی پودا جس کا عرق دودھ سا ھوتا ھے -

*m.-white* : دودھ جیسا سفید ؛ نہایت سفید -

*milkwort* : ایک قسم کا پودا جس کے چرنے سے کہتے ھیں کہ گائے کا دودھ بڑھ جاتا ھے -

*no use crying over spilt m.* : جب کوئی چارہ کار نہیں تو رونے دھونے سے کیا فائدہ ؛ جو ھونا تھا ھوگیا اب صبر کرو -

**Milk**, *v. t.* : (۱) دودھ دوھنا - (۲) روپیہ اینٹھنا ؛ ٹھگنا ؛ لوٹنا - (۳) ( عامیانہ ) ٹیلیفون وغیرہ کے تار سے خبر بالا بالا اڑا لینا - (۴) (پودوں وغیرہ کا) دودھ نکالنا؛ شیرہ نکالنا؛ (سانپ کا) زھر نکالنا-

*m. the ram or bull* : نا ممکن بات کی کوشش کرنا -

**Milky**, *n.* : (۱) دودھ کا؛ دودھ جیسا؛ شیرصفت؛ دودھ ملا؛ دودھیا - (۲)(سیال شے) میلی میلی سی؛ دھندلی؛ ملگجی؛ (۳)زنانہ؛ نازک -

*M. Way* : کہکشاں -

**milkiness**, *n.* : (۱) دودھ جیسا ھونا - (۲) دودھیا پن - (۳) دھندلا پن ؛ ملگجا پن - (۴) نزاکت ؛ زنانہ پن -

**Mill**, *n.* : (۱) پن چکی ؛ پون چکی؛ ( مشین سے چلنے والی ) چکی ؛ معمولی چکی - (۲) پیسنے کی چھوٹی مشین - (۳) کارخانہ ؛ مل؛ کوٹھی ؛ پتلی گھر - (۴) مکہ بازی کا مقابلہ -

*between upper & nether millstone* : بالکل مجبور -

*millboard* : موٹی دفتی -

*m.-dam* : چکی بند ؛ وہ بند جو پن چکی چلانے کے لئے دریا میں باندھتے ھیں -

*m.-pond* : چکی تال ؛ وہ پانی جو اس بند سے رک کر جمع ھو جاتا ھے -

*m.-race* : چکی دھارا ؛ پانی کی وہ دھار جو چکی کے پٹے کو چلاتی ھے -

*millstone* : چکی کا پاٹ ؛ سنگ آسیا -

*millstone grit* : ایک قسم کی سخت چٹان -

*m.-wheel* : مل کا پہیا ( خصوصاً پن چکی کا ) -

*millwright* : مل کا کاریگر ؛ چکی ساز ؛ آسیا ساز ؛ آسیاکار -

*nether millstone* : دیکھو Nether -

*see far into a millstone* : (طنزاً) بہت تیز ھونا ؛ ھوشیار ھونا -

*the mm. of God grind slowly* : عذاب الھی اکثر ڈھیل دے کر آتا ھے؛ خدا کی لاٹھی میں آواز نہیں ھوتی -

**Mill**, *v. t, & i* : (۱) کپڑے کو دبیز کرنا - (۲) پیسنا ( غلہ ) - (۳) ( سکے کے کنارے پر ) خط ڈالنا - (۴) چاکولیٹ وغیرہ کو پھینٹنا ؛ جھاگ اٹھانا - (۵) مارنا ؛ پیٹنا - (۶) ( کسی شخص سے ) لڑنا ؛ جھگڑنا - (۷) ( مویشی کا ) ساتھ ساتھ چکر کاٹنا -

**Mill**, *n.* : ( امریکہ ) مل ؛ ایک ڈالر کا ھزارواں حصہ ( یہ رقم محض شمار کے لئے مقرر کرلی گئی ھے )-

**Millenarian**, *a. & n.* : (۱) مسیح کی ھزار سالہ حکومت کا - (۲) الف سعادت کا - (۳) اس حکومت کا قائل؛ الف سعادت کا قائل؛ عہد سعادت کا قائل -

**millenarianism**, *n.* : مسیح کی ھزار سالہ حکومت کا عقیدہ؛ الف سعادت کا عقیدہ -

**Millenary**, *a. & n.* : (۱) عہد ھزار سالہ - (۲) عہد ھزار سالہ کا - (۳) مسیح کی ھزار سالہ حکومت کا قائل ؛ عہد سعادت کا قائل ؛ الف سعادت کا قائل ؛ عہد سعادت کا ؛ الف سعادت کا -

**Millennium**, *n.* : (۱) عہد ھزار سالہ ؛ دور ھزار سالہ - (۲) عہد سعادت ؛ الف سعادت ؛ الف سعادت ( ھزار سال کا زمانہ جس میں شیطان قید ھوگا اور مسیح کی حکومت ھوگی ) -

**millennial**, *a.* : ( مسیح کی حکومت کے ) عہد ھزار سالہ کا ؛ عہد سعادت کا ؛ الف سعادت کا -

**Millepede**, *n.* : (۱) کنکھجورا ؛ ھزار پا ؛ صد پا - (۲) ایک قسم کا کیڑا جس کا خول ھڈی کا ھوتا ھے اور پیر بہت سے ھوتے ھیں - (۳) ایک سخت خول کا جانور جو بہت بنا کر رھتا ھے -

**Miller**, *n.* : (۱) کسی قسم کی چکی چلانے والا - (۲) پن چکی والا - (۳) ایک قسم کا سفید کیڑا - (۴) بھونرے کی قسم کا کیڑا -

*m.'s thumb* : ایک چھوٹی مچھلی جس کا سر بڑا ھوتا ھے -

**Millesimal**, *a. & n.* : (۱) ھزارواں حصہ - (۲) ھزارویں حصے پر مشتمل -

**Millet**, *n.* : باجرہ ' کودوں وغیرہ -

*m.-grass* : ایک لمبی خوشنما گھاس -

**Milli-** : ( سابقہ ) ( - ) ھزارواں حصہ

*milligramme* : ایک گرام کا ھزارواں حصہ ؛ انگریزی گرین کا ۰۱۵۴ء حصہ -

*millilitre* : ایک لٹر کا ھزارواں حصہ یعنی ۰۶۱ء مکعب انچ -

*millimetre* : ایک میٹر کا ھزارواں حصہ یعنی ۰۳۹۳ء انچ -

**Milliard**, *n.* : ھزار ملین ؛ ایک ارب -

**Milliner**, *n.* : (۱) وہ شخص خصوصاً عورت جو عورتوں کی ٹوپی وغیرہ تیار کرتی یا بیچتی ھے ؛ کلاہ ساز -

*man m.* : ( مجازاً ) وہ شخص جو چھوٹے چھوٹے کاموں میں وقت صرف کرتا ھے -

**millinery**, *n.* : ٹوپی وغیرہ ؛ کلاہ سازی کا سامان -

**Million**, *n. & a.* : (۱) ملین ؛ دس لاکھ - (۲) ( انگلستان ) دس لاکھ پونڈ ؛ ( امریکا ) دس لاکھ ڈالر -

*the m.* : کثیرالتعداد لوگ ؛ عام لوگ -

**millionfold**, *a.* & *adv.* : دس لاکھ گنا -

**millionth**, *a.* & *n.* : دس لاکھواں ( حصہ ) -

**Millionaire**, *n.* : (۱) لکھ پتی ؛ کروڑپتی - (۲) بیحد دولت مند -

**Mills bomb**, *n.* : بیضاوی دستی بم جو جنگ عظیم میں کثرت سے استعمال ہوتا تھا -

*Milor(d)*, *n.* : مائی لارڈ ؛ ( تلفظ = می لور ) فرانسیسی میں انگلستان کے لارڈ یا دولتمند شخص کو کہتے ہیں -

**Milreis**, *n.* : پرتگالی طلائی سکہ جو ۴ شلنگ ۵ پنس کے برابر ھے -

**Milt**, *n.* & *v. t.* : (۱) تلی ؛ طحال - (۲) نر مچھلی کے انڈے - (۳) مادہ مچھلی کے انڈوں میں تولیدی مادہ پہنچانا -

**Milter**, *n.* : نر مچھلی ( انڈے دینے کی فصل میں ) -

**Miltonic**, *a.* : ملٹنی ؛ ملٹن کے طرز کا -

**Miltonian**, *a.* : ملٹن کے طرز کا ؛ ملٹن سے متعلق -

**Mime**, *n.* & *v. i.* : (۱) ( قدیم یونان و روما ) بھانڈوں کی نقل - (۲) نقال ؛ بھانڈ ؛ مسخرا - (۳) محض چہرے کے حرکات و اشارات سے نقل کرنا ؛ خاموش نقل کرنا -

**Mimeograph**, *n.* : وہ آلہ جس میں لکھے ہوئے صفحوں سے دھات کی پلیٹیں تیار ہوتی ہیں ؛ میوگراف ( جس سے بہت سی نقلیں کی جا سکتی ہیں ) -

**Mimesis**, *n.* : ( حیاتیات ) ظاہری مشابہت ( ایک جانور کی دوسرے جانور یا کسی بیجان چیز سے ) -

**Mimetic**, *a.* : (۱) نقل کا ؛ نقالی کا ؛ ظاہری مشابہت کا - (۲) نقل اتارنے کا عادی ؛ نقالی کا شائق ؛ تقلید کا شائق

**mimetically**, *adv.* : ظاہری مشابہت کے لحاظ سے ؛ نقالی کے طور پر -

**Mimic**, *a.* & *n.* : (۱) نقالی کا شائق ؛ نقل کا شائق - (۲) نقلی ؛ مصنوعی - (۳) نقل اتارنے میں مشاق -

**Mimic**, *v. t.* : (۱) نقل اُتارنا - (۲) نقالی کرنا ؛ اندھی تقلید کرنا - (۳) ( اشیا کا ) پورا مشابہ ہونا -

**Mimicry**, *n.* : (۱) نقل اتارنا - (۲) نقالی ؛ اندھی تقلید - (۳) نقل ؛ مشابہ چیز - (۴) ( حیوانیات ) ظاہری کلی مشابہت ( دو جانوروں میں ) -

**Miminy-piminy**, *a.* : حد سے زیادہ نازک دماغ ؛ ضرورت سے زیادہ نفاست پسند ؛ ٹانا شاہ -

**Mimosa**, *n.* : چھوئی موئی اور اس قسم کے اوربودوں کا نام -

**Mimulus**, *n.* : ایک قسم کا پھول دار پودا -

**Mina**, *n.* : (۱) مینا ؛ ایک یونانی رقم جو تقریباً چار پونڈ کے برابر ہوتی ھے - (۲) قدیم یونان و مصر وغیرہ کا وزن کا پیمانہ جو تقریباً آدھ سیر کے برابر تھا -

**Mina**, *n.* : مینا ( ہندوستان کا مشہور پرند ) -

**Minacious**, *a.* : تہدیدی ؛ تہدید آمیز ؛ دھمکی کا -

**minaciously**, *adv.* : تہدیداً ؛ دھمکی کے طور پر -

**minacity**, *n.* : تہدید آمیز ہونا ؛ تہدید آمیزی -

**Minar**, *n.* : (۱) روشنی کا مینار ؛ روشنی کامنارہ - (۲) عمارت کامینار -

**Minaret**, *n.* : مینار ( مسجد کا ) -

**Minatory**, *a.* : تہدیدی ؛ تخویف آمیز ؛ تہدید آمیز ؛ دھمکی کا -

**Mince**, *n.* : قیمہ -

*make a mincemeat of* : (۱) ( دلیل وغیرہ کی ) دھجیاں اڑا دینا - (۲) ( کسی شخص کو ) کچل کر رکھ دینا ؛ بھرتا بنا دینا -

*mincemeat* : خشک میوہ جو m. pie میں ڈالتے ھیں -

*m. pie* : ایک کھانا جس میں خشک میوہ وغیرہ ڈال کر اوپر سے آٹے کی تہ دے کر پکاتے ھیں -

**Mince**, *v. t.* & *i.* : (۱) قیمہ کرنا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا - (۲) گفتگو میں نرمی اور شائستگی کا خیال رکھنا - (۳) ناز سے چلنا ؛ ناز و انداز سے قدم اٹھانا ؛ تکلف سے چلنا یا گفتگو کرنا ؛ چبا چبا کر باتیں کرنا -

*m. matters* : مذمت یا مخالفت کے اظہار میں نرمی سے کام لینا ؛ مروت سے کام لینا -

**mincingly**, *adv.* : چبا چبا کر ؛ اَٹھلا کر ؛ تکلف سے -

**Mind**, *n.* : (۱) یاد ؛ یادداشت - (۲) صاف صاف رائے ؛ اصلی منشا - (۳) دھیان ؛ توجہ ؛ میلان خاطر - (۴) قلبی کیفیت - (۵) ذہن ؛ نفس ؛ دماغ ؛ دل ؛ قلب - (۶) روح ؛ باطن - (۷) ذہن رکھنے والا شخص ؛ دماغ ( بہ معنی صاحب دماغ ؛ نفس ( بہ معنی صاحب نفس ) - (۸) عقل ؛ فہم ؛ قوائے عقلی -

*absence of m.* : بے خیالی -

*be in two mm.* : حیص بیص میں ہونا ؛ دو دلا ہونا ؛ ڈانواں ڈول ہونا -

*be of person's m.* : کسی شخص کی رائے سے اتفاق کرنا -

*bring to m., call to m.* : یاد کرنا -

*have in m., keep in m.* : یاد رکھنا -

*m.'s eye* : چشم بصیرت ؛ دل کی آنکھ -

*m.-s stuff* : ( فلسفہ ) جوہر نفس ؛ بعض فلسفیوں کے نزدیک کائنات کی حقیقت یہی جوہر ھے ؛ مادہ بھی اسی کی ایک شکل ھے -

*month's m.* : دیکھو Month -

*presence of m.* : اوسان ؛ اوسان قائم ؛ بجارھنے کی حالت -

*speak* one's *m.*, *give* one's *piece of m.* : دل کی بات صاف صاف کہہ ڈالنا ؛ اصلی رائے ظاہر کر دینا -

*time out of m.* : عرصہ دراز ؛ مدت مدید -

*to be of a* or *one m.* : ہم خیال ہونا ؛ متفق ہونا -

*to change* one's *m.* : ارادہ بدل دینا -

*to give* one's *m. to* : توجہ کرنی ؛ توجہ مبذول کرنی -

*to go out of m., to pass out of m.* : دل سے اتر جانا ؛ فراموش ہوجانا -

*to have a good m.* or *great m. to* : بہت جی چاھنا -

*to have half a m.* : کچھ کچھ جی چاھنا -

*to know* one's *own m.* : ایک فیصلہ کرلینا اور اس پر مضبوطی سے قائم رھنا -

*to make up* one's *m.* : (۱) مصمم ارادہ کرنا ؛ عزم بالجزم کرنا - (۲) کسی مصیبت یا ناگزیر واقعہ پر صبر کرلینا ؛ راضی برضا ہونا -

*to my m.* : میری رائے میں ؛ میرے خیال میں ؛ میرے نزدیک -

*to set* one's *m. on* : خواہش کرنی ؛ آرزو کرنی ( کسی چیز کے حاصل کرنے یا انجام دینے کی ) -

**mindless**, *a.* : تہی مغز ؛ کھوکھلا مغز -

**Mind**, *v. t.* & *i.* : (۱) یاد رکھنا ؛ لحاظ رکھنا - (۲) پورا کرنا ؛

خیال کرنا- (۳) مصروف ہونا (۴) اعتراض ہونا - (۵) (کسی چیز کی طرف سے) خبردار رہنا ؛ خیال رکھنا - (۶) نگران ہونا ؛ نگرانی کرنا - (۷) (امر) دیکھو؛ یاد رکھو - (۸) (امر) یہ یاد رھے ؛ یہ ملحوظ رھے -

*I should not m. a cup of tea, if you don't, m.*: آپ کو کوئی اعتراض نہ ہو تو میرا جی چاہتا ھے کہ ایک پیالی چائے پیوں -

*m.* one's *P's & Q's*.: گفتگو یا کام میں احتیاط برتنا ؛ سوچ سمجھکر بات کرنا یا کام کرنا -

*m. the step*: زینے کا خیال رھے ؛ دیکھو زینہ ھے -

*m. your eye*: (عامیانہ) چوکس رہو ؛ دیکھتے رہو -

*m. your own business*: جاؤ اپنا کام کرو (دوسروں کے کام میں دخل نہ دو) -

**Minded**, *a*: (۱) راغب ؛ مائل - (۲) (اعلیٰ ادنیٰ وغیرہ) دماغ کا -

*high -m.*: بلند ہمت ؛ عالی حوصلہ ؛ عالی ظرف -

*small -m.*: تنگ ظرف ؛ پست ہمت ؛ پست حوصلہ -

**Mindful**, *a.*: محتاط ؛ احتیاط کرنے والا ؛ لحاظ رکھنے والا -

**mindfully**, *adv.*: احتیاط سے ؛ توجہ سے -

**mindfulness**, *n.*: احتیاط ؛ لحاظ ؛ فکر -

**Mine**, *n.*: (۱) کان ؛ معدن ؛ کھان - (۲) (مجازاً) مخزن ؛ خزانہ ؛ منبع - (۳) خام لوہا ؛ کچا لوہا - (۴) (فوج) سرنگ (جس میں بارود وغیرہ بچھا کر اڑاتے ہیں) - (۵) بحری سرنگ (لوہے کی نلکیاں جن میں آتش گیر مادہ بھر کر سمندر میں ڈالتے ہیں) -

*m.-field*: سمندر کا وہ حصہ جس میں سرنگوں کا جال بچھا ہو -

*m.-layer*: سرنگیں لگانے والا جہاز -

*m.-sweeper*: دشمن کی سرنگیں ہٹانے والا جہاز -

**Mine**, *v. t. & i.*: (۱) نقب بنانا - (۲) اندر اندر زمین کھودنا ؛ سرنگ کھودنا ؛ زمین دوز رستہ بنانا - (۳) (مجازاً) جڑ کھودنا ؛ بنیاد کھوکھلی کر دینا ؛ بیخ کنی کرنا - (۴) (فوج) سرنگ لگانا - (۵) (بحری) سرنگ بچھانا - (۶) کان سے دھات نکالنا - (۷) کان کھودنا -

**Mine**, *poss. pron. & a.*: میرا ، میری (بطور صفت جب اسم محذوف ہو) ؛ (قدیم ؛ شعر) بعض اسموں کے ساتھ استعمال ہوتا ھے (جیسے *m. eyes, m. host*) -

**Miner**, *n.*: (۱) کان کن ؛ کان کھودنے والا ؛ کان کا مزدور - (۲) سرنگ لگانے والا ؛ سرنگ بچھانے والا ؛ سرنگ اڑانے والا ؛ سرنگ باز (سپاھی) -

*sappers & mm.*: سفر مینا ؛ سفروای (پہلے شاہی انجینئر اس نام سے موسوم ہوتے تھے) -

**Mineral**, *a. & n.*: (۱) کانی (شے) ؛ معدنی (شے) - (۲) (از قسم) جمادات -

*m. kingdom*: دیکھو Kingdom -

*m. water*: قدرتی چشموں کا پانی جس میں کوئی معدنی جز ملا ہو ؛ معدنی پانی (سوڈا واٹر وغیرہ ہاضم پانی کے لئے بھی استعمال ہوتا ھے) -

**mineralization**, *n.*: معدنی بننا یا بنانا -

**mineralize**, *v.t. & i.*: معدنی بننا یا بنانا -

**Mineralogy**, *n.*: (علم) معدنیات ؛ کھان ودیا -

**mineralogical**, *a.*: معدنیاتی ؛ معدنی ؛ علم معدنیات کے متعلق -

**mineralogically**, *adv.*: علم معدنیات کی رو سے -

**mineralogist**, *n.*: عالم معدنیات ؛ ماہر معدنیات ؛ معدنیات داں -

**Minerva**, *n.*: (رومی دیو مالا) منروا ؛ عقل و دانش کی دیوی ؛ سرسوتی -

*M. press*: (۱) لندن کا ایک مطبع - (۲) بے حد جذباتی پرستانہ ناول جو سنہ ۱۸۰۰ کے قریب اس مطبع سے شایع ہوتے تھے -

**Minever -iver**, *n.*: ایک قسم کا سمور ؛ قاقم ؛ سنجاب -

**Mingle**, *v.t. & i.*: (۱) ملانا ؛ آمیزش کرنا ؛ مرکب کرنا ؛ مخلوط کرنا - (۲) ملنا ؛ مرکب ہونا ؛ مخلوط ہونا -

*m. with*: ملنا جلنا -

*they mingled their tears*: وہ مل کر روئے -

**Miniate**, *v. t.*: (۱) سیندور کا رنگ چڑھانا ؛ شنگرف کے رنگ میں رنگنا - (۲) (قلمی کتابوں میں) ہر عبارت کے پہلے حرف کو نقش و نگار اور طلائی کام وغیرہ سے آراستہ کرنا ؛ منقش اور مطلا کرنا -

**Miniature**, *n. & a. & v.t.*: (۱) منقش اور مطلا قلمی کتابوں میں تصویر - (۲) بہت چھوٹی سی تصویر ؛ بہت چھوٹے پیمانے کی تصویر ؛ مختصر تصویر ؛ تصویرچہ - (۳) مختصر تصویروں کی نقاشی - (۴) مختصر شبیہ یا عکس ؛ مختصر نقشہ - (۵) بہت چھوٹے پیمانے کا ؛ بہت چھوٹے پیمانے پر بنا ہوا ؛ مختصر - (۶) مختصر پیمانے پر تصویر یا نقشہ بنانا -

*in m.*: بہت چھوٹے پیمانے پر -

**miniaturist**, *n.*: مختصر تصویروں کا مصور یا نقاش -

**Minify**, *v. t.*: (۱) کم کر کے دکھانا ؛ چھوٹا کر کے دکھانا ؛ گھٹا کر ظاہر کرنا - (۲) چھوٹا کرنا ؛ وقعت یا اہمیت کم کر دینا ؛ قدر گھٹا دینا -

**Minikin**, *n. & a.*: (۱) بہت چھوٹا (شخص یا جانور) ؛ بونا ؛ بالشتیا - (۲) بننے والا ؛ اترانے والا ؛ نخرے کرنے والا ؛ نخرے کا -

**Minim**, *n.*: (۱) موسیقی کا ایک سر - (۲) قلم کی کشش (نیچے کی طرف) - (۳) سب سے چھوٹی یا کم درجے کی مخلوق ؛ بونا - (۴) (سیال کا پیمانہ) ایک ڈرام کا ساٹھواں حصہ ؛ بوند ؛ قطرہ -

**Minimal**, *a.*: نہایت خفیف ؛ بہت چھوٹا ؛ چھوٹے سے چھوٹا -

**Minimalist**, *n.*: وہ شخص جس کا یہ اصول ہو کہ کم سے کم سیاسی حقوق وغیرہ بھی جو ملیں انہیں نہ چھوڑنا چاہئے -

**Minimize**, *v.t.*: (۱) گھٹا کر کم سے کم کرنا - (۲) کم سے کم اندازہ کرنا ؛ کم سے کم کر کے دکھانا -

**minimization**, *n.*: کم سے کم اندازہ ؛ کم سے کم کرکے دکھانا ؛ گھٹا کر کم سے کم کرنا -

**Minimum**, *n.* (pl. -ma): (۱) قلیل ترین مقدار ؛ اقل - (۲) کم سے کم ؛ کم از کم -

*m. thermometer*: وہ تپش پیما جس سے معلوم ہو سکے کہ ایک مقررہ وقت کے اندر تپش کا کم سے کم درجہ کیا تھا -

**Minimus**, *a.*: (اسکول میں) ایک نام کے بچوں میں سب سے چھوٹا بچہ (جیسے Jones m.) -

**Minion**, *n.*: (۱) (تحقیر) منہ لگا ؛ منہ چڑھا ؛ منظور نظر (بچہ ، نوکر ، جانور) ؛ آوردہ - (۲) غلام ؛ بردہ - (۳) (طباعت) ٹائپ کے حروف کی ایک ناپ -

**Minish**, *v. t. & i.*: (۱) (متروک) گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ کم ہونا ؛ تخفیف ہونا - (۲) اہمیت گھٹانا ؛ قدر و قیمت میں کمی کرنا -

**Minister**, *n.*: (۱) فاعل ؛ عامل ؛ کارکن ؛ کارپرداز - (۲) وزیر ؛ دیوان ؛ مدار المہام - (۳) سفیر ؛ ایلچی ؛ وکیل ؛ مختار - (۴) پادری (عیسائی اتالیق) - (۵) بعض مذہبی حلقوں کا سردار -

**monastically**, *adv.*: (۱) راہبانہ یا خانقاھی انداز میں -

**monasticism**, *n.*: رہبان ؛ رہبانیت ؛ خانقاھی زندگی -

**monasticize**, *v. t.*: راھب بنانا ؛ راھبانہ طرز میں ڈھالنا -

**Monday**, *n.*: پیر ؛ سوموار ؛ دوشنبہ -

*Black M.*: ( مدرسے کے لڑکوں کی اصطلاح ) وہ دوشنبہ جس سے مدرسے کی میقات شروع ھوتی ھے -

**Mondayish**, *a.*: ( پادری وغیرہ ) اتوار کا تھکا ماندہ -

**Monde**, *n.*: (۱) امرا کی سوسائٹی یا زندگی ؛ اعلیٰ سوسائٹی - (۲) صحبت ؛ دائرۂ معاشرت ؛ طبقہ -

**Monetary**, *a.*: (۱) زر کے متعلق ؛ سکے کے متعلق - (۲) مالی ؛ روپیے پیسے کا -

**Monetize**, *v. t.*: زر کے طور پر جاری کرنا ؛ سکے کے طور پر چلانا ( دھات وغیرہ کو ) -

**monetization**, *n.*: استعمال بصورت زر -

**Money**, *n.*: (۱) زر ؛ سکۂ رائج الوقت - (۲) نوٹ ؛ پرامیسری نوٹ ؛ زر کاغذ - (۳) ( جمع moneys ) کوئی ایک سکہ - (۴) ( جمع قدیم قانونی اصطلاح ) رقوم - (۵) املاک جو زر میں تبدیل ھو سکے ؛ جائداد بمنزلہ زر نقد - (۶) روپیہ پیسہ ؛ زر نقد - (۷) ( جمع ) دولت ؛ مال و زر -

*coin m.*: دولت گھسیٹنا ؛ روپیہ بٹورنا ؛ تیزی سے روپیہ پیدا کرنا -

*conscience m.*: دیکھو Conscience -

*love or m.*: دیکھو LOVE -

*make m.*: روپیہ کمانا ؛ روپیہ پیدا کرنا -

*m.-bag*: روپئے کا بٹوا ؛ کیسۂ زر -

*m.-bags*: دولت مند یا لالچی آدمی -

*m.-box*: صندوق زر ؛ گولک ؛ غلک -

*m.-changer*: صراف -

*m.-grubber*: ذلیل طریقے سے پیسہ کمانے والا ؛ زر پرست -

*m.-grubbing*: (۱) ذلیل طریقے سے پیسہ کمانا ؛ زر پرستی - (۲) زر پرست -

*m.-lender*: سود پر روپیہ دینے والا ؛ مہاجن ؛ سود خوار ؛ ساھوکار -

*m.-market*: صرافہ ؛ بازار زر -

*m. of account*: زر حسابی ؛ رقم حسابی ( جس کا سکہ نہ ھو صرف شمار کے لئے کام آئے ) -

*m.-order*: منی آرڈر -

*m.-spinner*: ایک قسم کی مکڑی جس کا دیکھنا نیک شگون سمجھا جاتا ھے -

*moneywart*: زورق ؛ ایک پودا جس کے پتے چمکدار ھوتے ھیں -

*m.'s worth*: مساوی زر ؛ بدل زر -

*not every man's m.*: وہ چیز جو ھر شخص کے لئے اتنی قدر نہ رکھتی ھو جتنی اس کی قیمت ھے -

**moneyless**, *a.*: بے زر ؛ مفلس ؛ قلاش ؛ غریب ؛ نادار -

**Moneyed**, *a.*: (۱) دولت مند ؛ متمول ؛ صاحب دولت ؛ مالدار ؛ امیر ؛ اھل زر ؛ زردار - (۲) مالی ؛ مال و زر کا -

*m. assistance*: مالی امداد -

*m. interest*: ارباب زر ؛ اھل زر ؛ زردار طبقہ -

*m. resources*: مالی ذرایع -

**Monger**, *n.*: تاجر ؛ سوداگر ؛ بیچنے والا وغیرہ ؛ ( عام طور پر حالت ترکیبی میں آتا ھے جیسے اردو میں فروش مثلاً costermonger میوہ فروش ، سبزی فروش ) -

*scandal-m.*: رسوائی فروش ( ج ) ؛ جس کا کام لوگوں کے شرمناک قصے بیان کرنا ھو -

**Mongol**, *n. & a.*: منگولیا کا ( باشندہ ) ؛ منگولی -

**Mongolian**, *a. & n.*: (۱) منگولیا کا ( باشندہ ) ؛ منگولی - (۲) وہ انسانی نسل جس کا زرد رنگ اور کھڑے بال ھوتے ھیں - (۳) ( منگولیوں کی طرح ) فاتر العقل -

**Mongoose, mungoose**, *n.*: (۱) نیولا - (۲) ایک قسم کا لنگور -

**Mongrel**, *n. & a.*: (۱) مجہول النسل کتا - (۲) دو نسلا ؛ مخلوط النسل ؛ پیوندی ( پودا ، جانور ) - (۳) دوغلا ؛ جس کی نسل خالص نہ ھو - (۴) آدھا تیتر آدھا بٹیر ؛ مخلوط -

**mongrelism**, *n.*: دوغلے پن کی حرکت -

**mongrelize**, *v. t.*: مخلوط النسل بنانا یا بننا ؛ نسل میں میل کرنا یا ھونا ؛ دوغلا بنانا یا بننا -

**mongrelly**, *a.*: مخلوط النسل حیثیت سے -

**Monial**, *n.*: ( روشندان کی ) عمودی سلاخ -

**Moniliform**, *a.*: مالا جیسی ؛ تسبیح نما -

**Monism**, *n.*: (۱) وحدت وجود ؛ یہ عقیدہ کہ صرف ایک ذات موجود ھے - (۲) وحدت جوھر ؛ یہ عقیدہ کہ مادے اور روح کی تفریق غلط ھے یہ دونوں ایک ھیں -

**monist**, *n.*: وحدت پرست ؛ وحدت وجود کا قائل ؛ وحدت جوھر کا قائل -

**monistic**, *a.*: وحدت پرستانہ ؛ وحدت وجود کا ؛ وحدت جوھر کا -

**Monition**, *n.*: (۱) تنبیہ ؛ آگاھی ؛ انتباہ - (۲) اسقف یا عدالت کلیسا کی جانب سے ملزم کے نام باقاعدہ اطلاع کہ ارتکاب جرم سے باز آئے ؛ تنبیہ نامہ - (۳) ( دیوانی عدالتوں میں ) اطلاع نامہ ؛ سمن ؛ طلب نامہ -

**Monitor**, *n.*: (۱) ( قدیم ) تنبیہ کرنے والا ؛ خطرے کی خبر دینے والا ؛ نذیر - (۲) مانیٹر ؛ مدرسے کا خلیفہ - (۳) آھن پوش جہاز ( جو ساحل کی محافظت کرتا ھے ) - (۴) ایک قسم کی چھپکلی جس کے متعلق یہ خیال ھے کہ مگر مچھ کے آنے کی خبر دیتی ھے -

**monitorial**, *a.*: مانیٹر کا -

**monitorship**, *n.*: مانیٹری -

**monitress**, *n.*: تنبیہ کرنے والی ؛ ناصحہ ؛ لڑکیوں کے مدرسے کی مانیٹر -

**Monitory**, *a. & n.*: (۱) تنبیہی - (۲) پاپائے روم ( پوپ ) کا تنبیہی خط یا فرمان

**Monk**, *n.*: راھب ؛ تارک الدنیا درویش ؛ بیراگی -

*m.'s-hood*: ایک قسم کا پودا -

**monkhood**, *n.*: رھبانیت ؛ راھبانہ زندگی -

**monkship**, *n.*: راھب ھونا ؛ راھب کا درجہ یا منصب -

**Monkery**, *n.*: (۱) رھبانیت ؛ راھبانہ زندگی - (۲) خانقاہ - (۳) جماعت راھبان - (۴) راھبانہ طرز عمل ؛ راھبانہ طور طریق

**monkdom**, *n.* : (۱) رہبانیت - (۲) جماعت راہبان -

**Monkey**, *n. v. t. & i.*: (۱) بندر ؛ بوزنہ ؛ میمون - (۲) (چھیڑ یا مذاق میں) اشخاص کو بھی کہہ دیتے ہیں - (۳) میخ ٹھوکنے کا ہتوڑا یا آلہ - (۴) چھوٹی صراحی - (۵) (عامیانہ) پانسو پونڈ کی رقم - (۶) (منہ) چڑانا ؛ نقل کرنا ؛ چھیڑنا - (۷) شرارت کرنا -

*get* one's *m. up* : غصہ آجانا -

*m.-bread* : baobab کے درخت کا کھیل -

*m.-cup* : ایک قسم کا پودا جس کی پتی جھجھری سے مشابہ ہوتی ہے -

*m.-jacket* : تنگ جاکٹ (چست کوٹ) جو ملاح پہنتے ہیں -

*m.-nut*: مونگ پھلی کے قسم کی پھلی -

*m.-puzzle, puzzle-m.* : ایک قسم کا خاردار درخت -

*m.wrench*: ایک قسم کا پیچ کش جس کا منہ چھوٹا بڑا ہوسکتا ہے -

*put* one's *m. up* : کسی کو غصہ دلانا -

**monkeyish**, *a.* : بندر جیسا ؛ میمون صفت ؛ میمون خصلت وغیرہ -

**monkeyishness**, *n.* : بندر جیسا ہونا ؛ میمون خصالی -

**Monkish**, *a.* : (۱) راہبوں کا ؛ راہبانہ - (۲) راہبوں جیسا ؛ خانقاہ نشینوں کا سا (حقارت کے طور پر) -

**Mono-** : (۱) (یونانی monos سے مشتق بہ معنی) ایک ؛ واحد وغیرہ ؛ حرف علت سے پہلے (mon -) - (۲) ان کیمیاوی الفاظ سے پہلے آتا ہے جو کسی عنصر کے صرف ایک جوہر فرد یا چیز کی موجودگی پر دلالت کرتے ہیں مثلاً *monobromide* -

*monobasic*: (کیمیا) یک باسہ ؛ جس میں ایک ہی باسہ (base) یا باسے کا ایک ہی جوہر فرد ہو -

*monocarpic*,(*carpous*) : ایسے درخت جن میں صرف ایک بار پھل آتا ہے ؛ یک فصلی -

*monocephalous* : (نباتیات) یک گھنڈیا -

*monoclinal* : (ارضیات) یک رخی ؛ (پرتیں یا طبقے) جن میں ایک ہی رخ پر نشیب ہو -

*monocotyledon* (*ous*) : (نباتیات) یک دالی ؛ یک دالہ -

*monocracy*: یک سری حکومت -

*monocular*: یک چشمی ؛ ایک آنکھ کا یا آنکھ سے متعلق -

*monocycle* : ایک پہیے کی سائیکل -

*monodactylous*: یک انگشت ؛ یک پنجہ -

*monodrama*: یک شخصی ڈراما ؛ ناٹک جس میں ایک ایکٹر ہو -

*monoecious*: (نباتات ، حیوانیات) نرمادی ؛ دوجنسی -

*monogenesis*: (نظریہ) وحدت اصل (یہ نظریہ کہ تمام جاندار ایک ہی خلیے سے نشو و نما پاکر اس حالت کو پہنچے ہیں) -

*monogenetic*: یک اصلی -

*monogeny* : (نظریہ) وحدت نسل (یہ نظریہ کہ بنی نوع انسان ایک ہی شخص کی اولاد ہیں) -

*monoglot* : یک لسان ؛ یک زبان ؛ وہ شخص جو صرف ایک زبان جانتا ہو -

*monogynous*: (نباتیات) یک بتچھی -

*monogyny* : یک زوجگی ؛ یک مادگی ؛ ایک ہی مادہ کے ساتھ رہنا -

*monoideism*: یک خیالی ؛ ایک ہی بات کا خبط -

*monolatry*: واحد پرستی ؛ توحید ناقص ؛ ایک خدا کو پوجنا مگر اوروں کو اس کا شریک جاننا -

*monomania* : یک مانیا ؛ ایک ہی بات کا خبط یا جنون ؛ یک رخی جنون -

*monomaniac*, *n.* : یک مانی ؛ ایک ہی بات کا خبطی یا مجنوں ؛ یک رخی مجنوں -

*mon maniacal* : یک مانی ؛ یک رخی مجنون کا سا ؛ یک رخی جنون کا -

*monometallic* : یک فلزی (زر) ؛ ایک دھات کا (زر) -

*monometallism*: یک فلزیت ؛ یک فلزی زر کا اصول یا نظریہ -

*monomorphic* (*-morphous*) : یک شکلی (جس کی شکل نشونما کے دوران میں یکساں رہے) -

*monopetalous*: (نباتیات) یک چھر (جس میں چھڑ گل ایک ہی پنکھڑی کا ہو) -

*monophthong* . ایک حرف علت کی آواز -

*monoplane* : یک سطحی طیارہ -

*monopsychism*: نظریۂ وحدت روح (سب روحیں ایک ہیں) -

*monorail* : ایک پٹری کی ریل کی سڑک -

*monorhyme*: یک قافیہ نظم ؛ ایسی نظم جس کے سب مصرعوں کا ایک ہی قافیہ ہو -

*monospermous*: (نباتیات) یک تخمی ؛ یک تخمہ -

*monostichous* : (نباتیات) یک منزلہ ؛ یک صف -

*monostrophic* (*-poem*) : ترجیع بند -

*monotint* : یک رنگی (تصویر یا نقش) -

*monotype* : وہ مشین جو کمپوز بھی کرتی ہے اور ساتھ ہی ٹائپ ڈھالتی بھی ہے -

*monotypic* . حرفی ٹائپ کا -

**Monochord**, *n.* : یکتارا ؛ وہ آلہ جس سے موسیقی کے ابعاد (*intervals*) معین کئے جاتے ہیں -

**Monochromatic**, *a.*: (۱) یک رنگ (نور) - (۲) یک رنگی (تصویر)

**Monochrome**, *n. & a.*: (۱) وہ تصویر جس میں ایک ہی رنگ کے کئی روپ بھرے گئے ہوں - (۲) ایک رنگ کا نقشہ وغیرہ - (۳) یک رنگی ؛ ایک ہی رنگ کا -

**Monocle**, *n.* : یک چشمہ ؛ یک چشمی عینک -

**Monody**, *n.* : یونانی المیہ (ٹریجڈی) کا ایک راگ جسے ایک ہی شخص گاتا تھا ؛ ایک ہی شخص کا المیہ راگ - (۲) نوحہ ؛ نغمۂ ماتم -

**monodic**, *a.* : نوحے کا ؛ ماتمی -

**monodist**, *n.* : نوحہ خواں ؛ المیہ گیت گانے والا -

**Monogamy**, *n.* : یک زوجگی ؛ ایک وقت میں ایک بیوی رکھنے کا اصول -

**monogamist**, *n.* : اس اصول کا پیرو ؛ عامل یک زوجگی -

**monogamous**, *a.* : یک زوجی -

**Monogram**, *n.* : طغرا -

**monogrammatic**, *a.* : طغرائی -

**Monograph**, *n. & v. t.* : (۱) رسالہ جو صرف ایک موضوع پر ہو ؛ مخصوص موضوع کا رسالہ - (۲) (کسی مخصوص موضوع

پر ) رسالہ لکھنا -

**monographer,** *n.* : ( کسی موضوع پر ) رسالہ لکھنے والا ؛ مقالہ نگار -

**monographic,** *a.* : مخصوص رسالے کے طرز کا -

**monographically,** *adv.* : مخصوص رسالے کے طور پر -

**monographist,** *n.* : رسالہ نگار ؛ مقالہ نگار -

**Monolith,** *n.* : ایک پتھر سے تراشی ہوئی یاد گار ( ستون وغیرہ ) ؛ یک سنگی ستون ؛ یک سنگی یاد گار -

**monolithic,** *a.* : ایک پتھر کا ؛ یک سنگی -

**Monologue,** *n.* : (۱) ڈراما کا یک شخصی سین - (۲) ایک شخصی ڈراما - (۳) کسی صحبت میں ایک شخص کی طول طویل تقریر - (۴) وہ گفتگو جو انسان اپنے آپ سے کرے ؛ آپ ھی آپ گفتگو ؛ خود کلامی ؛ تنہا کلامی

**monological,** *a.* : یک شخصی سین یا یک شخصی ڈرامے کی طرز کا -

**monologist, monologuist** *nn.* : (۱) آپ ھی آپ باتیں کرنے والا - (۲) تنہا گو ( جو صحبت میں کسی دوسرے کو بات کرنے کا موقع نہ دے ) - (۳) یک شخصی ڈرامائی گفتگو کا کرنے والا یا پڑھنے والا -

**monologize,** *v. i.* : آپ ھی آپ باتیں کرنا -

**Monomial,** *n. & a.* : ( جبر و مقابلہ ) یک رقمی مقدار ؛ یک رقمی جملہ -

**Monophysite,** *n.* : ( مسیح کی ) وحدت فطرت کا قائل ( جس کے نزدیک مسیح کی ذات بشریت اور الوھیت کی جامع ھے ) -

**Monopolist,** *n.* : (۱) بلا شرکت غیرے قبضہ کرنے والا یا تجارت کرنے والا ؛ اجارہ دار - (۲) اصول تجارت بلا شرکت غیرے کا حامی ؛ اجارہ داری کا حامی -

**Monopolize,** *v. t.* : اجارہ لینا ؛ ( تجارت وغیرہ ) بلا شرکت غیرے قابض ھو جانا -

**monopolization,** *n.* : اجارہ داری ؛ بلا شرکت غیرے قبضہ -

**Monopoly,** *n.* : حق تجارت بلا شرکت غیرے ؛ اجارہ -

**Monopolylogue,** *n.* : چند یکی تماشا ( ج ) ؛ وہ تماشا جس میں ایک ھی شخص کئی پارٹ کرتا ھے -

**Monosyllable,** *n.* : ایک بول کا لفظ ؛ یک رکنی لفظ

*speak in mm.* : بہت مختصر جواب دینا ؛ ھاں یا نہیں کے سوا کچھہ نہیں کہنا -

**monosyllabic,** *a.* : یک رکنی ( لفظ وغیرہ ) -

**monosyllabically,** *adv.* : یک رکنی الفاظ میں -

**monosyllabism,** *n.* : یک جزئی ، یک رکنی لفظ

**monosyllabize,** *v. t.* : یک رکنی الفاظ استعمال کرنا -

**Monotheism,** *n.* : وحدانیت ؛ توحید -

**monotheist,** *n.* : توحید پرست ؛ وحدانیت پرست ؛ موحد -

**monotheistic,** *a.* : توحید پرستانہ ؛ موحدانہ -

**Monotone,** *a. & n. & v. t.* : (۱) ایک سرا ؛ یک لہجہ - (۲) ایک‌سری‌آواز ؛ یک لہجہ گیت - (۳) طرز تحریر کی یکرنگی ؛ یکسانی - (۴) اول سے آخر تک ایک ھی آواز میں گانا یا پڑھنا -

**monotonic,** *a.* : ایک سرا ؛ یک لہجہ ؛ یک نغمہ -

**Monotonous,** *a.* : (۱) ایک سری ؛ ایک لہجہ ( آواز ) - (۲) بے تنوع ؛ یکرنگ ؛ یکساں ؛ اول سے آخر تک ایک انداز کا ؛ اکتا دینے والا

**monotonize,** *v. t.* : ایک سری آواز میں گانا یا ادا کرنا ؛ یکسانی یا یک رنگی پیدا کرنا -

**monotonously,** *adv.* : ایک سرے پن سے ؛ یک لہجہ آواز سے ؛ یکساں طور پر ؛ اول سے آخر تک ایک انداز سے -

**monotonousness, monotony,** *nn.* : ایک سرا پن ؛ یک لہجہ پن ؛ یکسانی ؛ عدم تنوع ؛ اول سے آخر تک ایک انداز-

**Monroeism,** *n.* : اصول منرو ( Monroe Doctrine ) دیکھو - Doctrine

**Monroeist,** *n.* : اصول منرو کا حامی -

*Monseigneur,* *n.* ( pl. messeigneurs ) : حضور ( امرائے فرانس کا لقب ، خصوصاً شہزادوں ، کارڈینالوں اور اسقفوں کے لئے )-

*Monsieur,* *n.* ( pl. messieurs ) : (۱) مسٹر ؛ صاحب - (۲) آپ ؛ جناب - (۳) فرانسیسی ( شخص ) ؛ فرانس کا باشندہ - (۴) ( تاریخ ) بادشاہ فرانس کے ولی عہد سے چھوٹے لڑکے کا خطاب ؛ بادشاہ کے چھوٹے بھائی کا خطاب ( تلفظ " مے‌سی‌اے " ) -

*Monsignor( e )* ( -seny ), *n.* : پادریوں کا لقب ؛ پوپ کے دربار کے افسروں کا لقب ؛ حضرت ( تلفظ " مان سین اور " ) -

**Monsoon,** *n.* : (۱) موسمی ھوا ( یہ ایشیا کے جنوب خاص کر ا بحر ھند میں گرمی میں جنوب مغرب اور جاڑوں میں شمال مشرق سے چلتی ھے ) - (۲) برسات ؛ بارش کا موسم ؛ موسم باراں - (۳) دوسری ھوائیں جن کا رخ معینہ اوقات پر بدلتا رھتا ھے -

**Monster,** *n. & a.* : (۱) غیر طبعی پودا یا جانور ؛ اعجوبہ - (۲) عجیب الخلقت فرضی جانور - (۳) ننگ بشر ؛ بے حد بد نفس اور شریر انسان - (۴) انسانیت سوز ( ظلم وغیرہ ) ؛ عفریت صفت انسان - (۵) دیو ہیکر جانور یا شے ؛ بد قطع شخص یا شے - (۶) بہت بڑا ؛ زبردست ؛ عظیم الشان -

**Monstrance,** *n.* : ظرف عشائے ربانی -

**Monstrosity,** *n.* : (۱) عجیب الخلقت ھونا ؛ انسانیت سوز ھونا - (۲) اعجوبہ ؛ عجیب الخلقت جانور - (۳) انسانیت سوز یا شرمناک بات یا حرکت -

**Monstrous,** *a. & adv.* : (۱) عجیب الخلقت ؛ اعجوبہ صفت ؛ غیر طبعی - (۲) بہت بڑا ؛ عظیم الشان ؛ دیو ہیکر - (۳) فاحش ؛ سراسرمہمل ؛ سراسرغلط - (۴) انسانیت سوز ؛ وحشیانہ ؛ شرمناک - (۵) ( قدیم ) نہایت ) بیحد -

*m. good friends* : بہت گہرے دوست -

**monstrously,** *adv.* : عجیب الخلقت طورپر ؛ غیرطبعی طریقےسے -

**monstrousness,** *n.* : مہمل یا غلط ھونا ؛ شرمناک یا وحشیانہ ھونا ؛ عجیب الخلقتی ؛ اعجوبہ یا غیر طبعی ھونا ؛ غیر معمولی جسامت ؛ دیو ہیکری ؛ مہمل یا غلط ھونا ؛ شرمناک یا وحشیانہ ھونا -

**Montane,** *a.* : کوھی ؛ کوھستانی ؛ پہاڑی ؛ پہاڑی ملک کا ( باشندہ )-

**Monte,** *n.* : تاش کا ایک کھیل جس میں ۴۵ پتے ھوتے ھیں ( ھسپانیہ میں کھیلا جاتا ھے ) -

*three-card m.* : ایک کھیل جو میکسیکو سے نکلا ھے -

**Montenegrin,** *n. & a.* : مانٹی نیگرو کا ( باشندہ ) -

**Month,** *n.* : مہینہ ؛ ماہ ؛ شہر ؛ ماس -

*calender m.* : تقویمی مہینہ -

*lunar m.* : قمری مہینہ ؛ چاند کا مہینہ -

*m. of Sundays* : غیر معین عرصہ ؛ غیر معین معیاد -

*m.'s mind* : ( ۱ ) تیسواں؛ کسی شخص کی وفات کے ایک مہینہ کے بعد کا فاتحہ - ( ۲ ) رجحان ؛ خواهش ' پسند وغیرہ -

*this day m.* : آج سے ایک مہینے بعد -

**Monthly**, *a. & adv. & n.* : ( ۱ ) ماهانہ ؛ ماهواری ؛ ماهوار - ( ۲ ) ماہ بہ ماہ ؛ هر مهینے ؛ مهینے کے مهینے - ( ۳ ) ماهوار رسالہ ؛ ماهانہ مجلہ یا میگزین - ( ۴ ) ( جمع ) ایام ؛ حیض -

*m. nurse* : مهینے کی دائی ؛ وہ دائی جو وضع حمل کے ایک ماہ بعد تک خدمت کرتی ھے -

*m. rose* : چینی گلاب ( جس کے متعلق مشہور ھے کہ هر مهینے پھولتا ھے ) -

**Monticule**, *n.* : ( ۱ ) چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلا - ( ۲ ) چھوٹا ٹیلا جو کوہ آتش فشاں کے مادے سے بن جاتا ھے - ( ۳ ) ( جانور وغیرہ کے جسم پر ) خفیف سا ابھرا ھوا حصہ -

**Monument**, *n.* : ( ۱ ) یادگار ؛ کوئی چیز جس سے اشخاص یا واقعات کی یاد محفوظ رهے مثلاً عمارت' لاٹھ وغیرہ - ( ۲ ) نشان - ( ۳ ) قدیم عمارت - ( ۴ ) تحریری یاد داشت ؛ دستاویز -

*The M.* : مینار لندن ( وہ مینار جو لندن میں سنہ ۱۶۶۶ ع کی آتش زدگی کی یادگار کے طور پر بنا تھا ) -

**Monumental**, *a.* : ( ۱ ) یادگار ؛ یادگار کا - ( ۲ ) مستقل ' معرکے کی اور زبردست ( تصنیف ) ؛ عظیم الشان اور پائدار - ( ۳ ) بیحد ؛ بے پایاں -

**monumentally**, *adv.* : یادگار کی شان سے -

**Monumentalize**, *v. t.* : همیشہ کے لئے محفوظ رکھنا؛ یادگار قائم کرنا ؛ بقاے دوام بخشنا -

**-mony** : ( لاحقہ ) اسما بنانے کے لئے آتا ھے ( جیسے *patrimony* ) -

**Moo**, *v. i.* : ( ۱ ) گاے بیل وغیرہ کا رمبھانا - ( ۲ ) گاے یا بیل کی طرح بولنا -

**Mooch, Mouch**, *v. i. & t.* : ( ۱ ) ( عامیانہ ) مٹر گشت لگانا ؛ اِدھر اُدھر پھرنا - ( ۲ ) سر جھکا کر چلنا - ( ۳ ) چرا لینا ؛ اڑا لینا -

**Mood**, *n.* : کیفیت مزاج ؛ حالت ؛ رنگ -

*in no m. to do* : کسی کام کے لئے طبیعت موزوں نہ ھونا -

*in the m. to do* : کسی کام کے لئے طبیعت موزوں ھونا -

**Mood**, *n.* : ( ۱ ) ( صرف و نحو ) طور فعل - ( ۲ ) ( موسیقی ) دیکھو Mode - ( ۳ ) ( منطق ) ضرب -

*imperative m.* : ( صرف ) طور امر -

*indicative m.* : طور بیانیہ -

*subjunctive m.* : طور شرطیہ -

**Moody**, *a.* : ملول ؛ دلگیر ؛ اداس ؛ آزردہ ؛ روٹھا ھوا -

**moodily**, *adv.* : اداسی سے ؛ دلگیری سے ؛ آزردگی کے انداز سے -

**moodiness**, *n.* : خفگی ؛ آزردگی ؛ دلگیری ؛ اداسی وغیرہ -

**Moollah** : مُلّا -

**Moon**, *n.* : ( ۱ ) چاند ؛ قمر ؛ ماهتاب ؛ ماہ - ( ۲ ) کسی خاص مہینے کا چاند - ( ۳ ) ( شعر ) مهینہ ؛ ماہ -

*age of the m.* : دور قمر -

*full m.* : ماہ دو هفتہ ؛ ماہ کامل ؛ ماہ تمام ؛ چودھویں رات کا چاند ؛ پورا چاند ؛ بدر -

*moonbeam* : شعاع قمر ؛ چاند کی کرن -

*mooncalf* : پیدائشی بے وقوف ؛ مادر زاد احمق -

*m.-flower* : ایک پھول کا نام -

*moonlight* : چاندنی ؛ نور قمر -

*moonlight flitting* : راتوں رات مکان سے سامان منتقل کرنا تاکہ کرایہ نہ دینا پڑے -

*moonlighter* : وہ شخص جو آئرستان میں Land League کی طرف سے رات کے وقت کسانوں کو ستاتا تھا -

*moonshine* : ( ۱ ) خیالی پلاو ؛ شیخ چلی کے منصوبے - ( ۲ ) چنگی والوں سے چرا کر لائی هوئی شراب -

*moonshiner* : ( امریکہ ) ( ۱ ) چوری سے شراب کشید کرنے والا - ( ۲ ) چنگی سے بچنے کے لئے چوری سے شراب لانے والا -

*moonshiny* : ( ۱ ) جو چاندنی سے روشن ھو - ( ۲ ) خیالی ؛ شیخ چلی -

*moonstone* : ایک طرح کی قلمی دھات جو موتی کی طرح چمکتی ھے -

*moonstruck* : سڑی ؛ سودائی ؛ مجنوں ؛ خبطی -

*new m.* : نیا چاند ؛ هلال ؛ ماہ نو -

*old m. in new m.'s arms* : پہلے هفتے کا چاند جس کے تاریک حصے کو زمین کی روشنی خفیف سا روشن کرتی ھے -

*once in a blue m.* : دیکھو Blue -

**moonless**, *a.* : بے چاندنی ؛ تاریک -

**Moon**, *v. i. & t.* : ( ۱ ) کھویا ھوا سا رهنا ؛ گم صم رهنا ؛ اونگھتے ھوے چلنا - ( ۲ ) گم صم ' بیٹھے بیٹھے وقت ضائع کرنا -

*Moonshee*, *n.* : ( ۱ ) منشی ؛ محرر - ( ۲ ) انگریزوں کو دیسی زبانیں پڑھانے والا -

**Moony**, *a.* : ( ۱ ) قمری ؛ چاند کا ؛ چاند جیسا - ( ۲ ) گم صم؛ کھویا کھویا ؛ اونگھتا ھوا -

**Moor**, *n.* : ( ۱ ) بیہڑ ؛ بنجر زمین جس میں چھوٹی چھوٹی جھاڑیاں ھوں - ( ۲ ) ( Cornwall میں ) بنجر زمین جہاں رانگ پایا جاتا ھے -

*m.-cock* : جنگلی مرغا -

*m. game* : یک قسم کا جنگلی مرغ -

*m.-hen* : جنگلی مرغی؛ مرغابی -

*moorland* : بیہڑ -

*moorstone* : یک قسم کی چٹان -

**moorish**, *a.* : بیہڑ کا سا -

**morry**, *a.* : جہاں بیہڑ ھو -

**Moor**, *n.* : ور ؛ مخلوط بربری اور عربی نسل کے مسلمان جو افریقہ کے شمال مغرب میں رهتے هیں -

**Moorish**, *a.* : وری -

**Moor**, *v. t.* : شتی کو لنگر گاہ سے باندھنا ( اس زنجیر دار لنگر سے جو گھاٹ پر مستقل طور سے رهتا ھے ) -

**moorage**, *n.* : ھاٹ کا محصول؛ کشتی کے لنگر سے باندھنے کا محصول -

**Mooring**, *n.* : ستقل زنجیر دار لنگر ؛ مستقل لنگر جو ساحل قریب ھوتا ھے اور اس کے ساتھ زنجیریں ھوتی ھیں

جن میں جہاز اور کشتیاں اٹکا دی جاتی ھیں ؛ وہ چیز جس سے کوئی تیرنے والی چیز اٹکا دی جاے -

**moorings**, *n.* : لنگر گاہ -

**Moose**, *n* : ایک قسم کا ھرن جو شمالی امریکہ میں پایا جاتا ہے -

**Moot**, *n. a. & v. t.* : (۱) ( تاریخ ) مجلس ؛ جماعت ؛ انجمن - (۲) ( قانون ) فرضی مقدموں کی بحث جو قانون کے طلبہ مشق کے لئے کرتے ھیں - (۳) قابل بحث ؛ بحث طلب ؛ نزاعی ؛ متنازع فیہ - (۴) ( سوال ) اٹھانا ؛ ( مسئلہ ) پیش کرنا ؛ بحث کے لئے پیش کرنا -

**Mop**, *n.* : گچھے دار سرے کی جھاڑو ؛ کوچی وغیرہ -

*m.-head* : سر کے گچھےدار یا جھبر بال ؛ گچھے دار یا جھبر بالوں والا شخص ؛ جوبرا ؛ جھبورا -

**moppy**, *a.* : جھبرے بالوں والا ؛ گچھے دار بالوں والا -

**Mop** *v. t.* : (۱) صاف کرنا ؛ جھاڑو دینا - (۲) پیشانی سے آنسو اور پسینہ پونچھنا -

*m. the floor with* : ( عامیانہ ) ( حریف کو ) چاروں خانے چت کر دینا ؛ بالکل مغلوب کردینا -

*m. up* : (۱) پونچھنا ؛ صاف کرنا - (۲) کھپ جانا ( نفع ) ؛ (۳) خاتمہ کردینا ؛ قصہ تمام کردینا ؛ ٹھکانے لگا دینا -

**Mop**, *v. i. & n.* : منہ بنانا -

*m. & mow* : منہ بنانا ؛ منہ چڑانا ؛ چہرے کی لینا -

*mm. & mows* : چہرے کی مضحک حرکتیں ؛ نقلیں -

**Mope**, *v.i. & t. & n.* : (۱) کھویا کھویا رہنا ؛ دلگیر ہونا ؛ اداس ہونا - (۲) تنہائی سے اچاٹ ہونا ؛ جی گھبرانا - (۳) دلگیر ؛ تنہائی کا مارا ؛ افسردہ دل ( شخص ) -

*the mm*: افسردگی ، دلگیری ؛ اداسی -

**mopish**, *a.* : دلگیر ؛ افسردہ ؛ پژمردہ ؛ اداس -

**mopishly**, *adv.* : دلگیری سے ؛ افسردگی سے -

**mopishness**, *n.* : دلگیری ؛ افسردگی ؛ پژمردگی ؛ اداسی -

**Mopoke, Morepork**, *n.* ( نیوزیسٹان ) الو ؛ ( تسمانیہ میں ) ایک قسم کی ابابیل ؛ ( آسٹریلیا میں ) مختلف اقسام کے پرندے -

**Moquette**, *n.*: تماش قالین ؛ اون ، سن اور کتان جس کے قالیچے بنتے ھیں -

*Mor(r)a*, *n.* : انگلیاں بوجھنے کا اطالوی کھیل ( ایک چند انگلیاں تیزی سے اٹھاتا ھے اور دوسرا بوجھتا ھے کہ کتنی ھیں ) -

**Moraine**, *n.* : ملبہ ؛ چٹانوں کے ٹکڑے ( جسے برف کا چشمہ بہا کر لاتا ھے ) -

**Moral**, *a. & n.* : (۱) اخلاقی ؛ منسوب بہ اخلاق ؛ متعلق اخلاق (کتاب وغیرہ) - (۲) اخلاقی قانون پر مبنی ( حقوق ) - (۳) مکلف از روئے اخلاق - (۴) نیک ؛ اخلاقاً جائز یا درست ؛ مطابق اخلاق - (۵) نیک سیرت ؛ اچھا ؛ نیک چلن ؛ نیک کردار - (۶) ( قصے ، واقعے وغیرہ کا ) اخلاقی نتیجہ ؛ سبق - (۷) اخلاقی اصول یا اخلاقی مقولہ ؛ پند - (۸) ( جمع ) چال چلن ؛ اطوار (خصوصاً جنسی معاملات میں ) - (۹) اخلاقی حالت خصوصاً انضباط اور اعتماد نفس -

*m. certainty* : (کسی بات کا اتنا) قوی احتمال جو یقین کے مساوی ھو ؛ گمان غالب -

*m. courage* : اخلاقی جرات -

*m. law* : اخلاقی قانون ؛ قانون اخلاق ؛ اصول قانون -

*m. sense* : حاسۂ اخلاقی ، حس اخلاقی -

*m. science, m. philosophy* : علم الاخلاق ؛ اخلاقیات -

*m. victory* : لڑائی وغیرہ کا غیر فیصلہ کن نتیجہ یا شکست جس سے اخلاقی غلبہ حاصل ھو ؛ اخلاقی فتح -

*point a m.* : اخلاقی اصول کو عملاً برتنا ؛ کرکے دکھانا -

*the very m. of a thing* : ( سوقیانہ ) ھو بہو تصویر ( کسی چیز کی ) -

**morally**, *adv.* : اخلاقاً ؛ از روے اخلاق -

**Morale**, *n.* : اخلاقی حالت ؛ اخلاقی قوام خصوصاً انضباط اور اعتماد نفس ( فوج وغیرہ کا ) -

**Moralism**, *n.* : فطری اخلاق ؛ اخلاق کا فطری نظام ؛ مذھب کا تصور محض اخلاق کی حیثیت سے -

**Moralist**, *n.*: (۱) معلم اخلاق ؛ عامل اخلاق - (۲) جو محض اخلاق کا قائل اور اس پر عامل ھو ( مذھب کو نہ مانتا ھو ) ؛ اخلاق پرست -

**moralistic**, *a.* : ناصحانہ ؛ اخلاق آموز ؛ اخلاق پرستانہ -

**Morality**, *n.* : (۱) اخلاقیات ؛ علم اخلاق - (۲) ( جمع ) اخلاقی اصول ؛ اخلاقی نکتے - (۳) کسی خاص طبقے کا اخلاق یا نظام اخلاق - (۴) اخلاقی عمل ؛ حسن عمل ؛ نیکی - (۵) اخلاقی تلقین ؛ پند و موعظت - (۶) اخلاقی یا مذھبی ڈراما جو سولھویں صدی میں رائج تھا -

**Moralize**, *v. i. & t.* : (۱) کسی موضوع پر اخلاقی پہلو سے غور کرنا ؛ اخلاقی تلقین کرنا ؛ وعظ کہنا ؛ ناصحانہ گفتگو کرنا - (۲) اخلاقی تفسیر کرنا ؛ اخلاقی نتیجہ نکالنا ؛ سبق یا عبرت حاصل کرنا - (۳) اخلاق کی اصلاح کرنا ؛ اخلاق کو سنوارنا -

**moralization**, *n.* : اخلاقی تلقین ؛ پند ، موعظت ؛ اخلاقی تعبیر یا تفسیر ؛ تہذیب اخلاق ؛ اصلاح اخلاق -

**Morass**, *n.* : دلدل -

**Morat**, *n.* : ( تاریخ ) شہتوت اور شہد کا مرکب عرق -

**Moratorium**, *n.* : باضابطہ التوائے قرض -

**Moravian**, *a. & n.* : (۱) موراوی ؛ باشندہ موراویا - (۲) عیسائیوں کا ایک فرقہ جو Huss کا مقلد ھے -

**Morbid**, *a.*: (۱) (خیالات ، طبیعت) روگی ؛ سقیم ؛ مریضانہ ؛ افسردہ کن - (۲) مریضانہ جذبات رکھنے والا ؛ مرض پسند ؛ افسردہ طبع یا افسردہ خیال - (۳) (طب) حالت مرض کا ؛ علامت مرض ظاھر کرنے والا -

*m. anatomy* : مرضیاتی تشریح -

**morbidly**, *adv.*: مریضانہ ؛ افسردہ کن نظر سے -

**morbidness**, *n.* : حالت مرض ، مرض پسندی ؛ افسردگی ؛ روگی پن -

*Morbidezza*, *n.* : (مصوری) گوشت کا رنگ ( زردی مائل گلابی رنگ ) ؛ لطیف نقاشی جس سے تصویر جیتی جاگتی معلوم ھو -

**Morbidity**, *n.* : (۱) سقم ؛ حالت مرض ؛ مرض پسندی ؛ مریضانہ جذبات - (۲) ( کسی مقام پر ) بیماری کا زور -

**Morbific**, *a.* : مرض خیز ؛ بیماری پیدا کرنے والا ؛ مرض آور -

*Morceau* (-so), *n.* : گانے کی چیز ؛ چھوٹا سا گیت ؛ مختصر مضمون یا عبارت ؛ ٹکڑا -

**Mordant**, *a. & n.* : (۱) (طعن وغیرہ) چبھتا ہوا ؛ سخت ؛ نشتر کا سا ؛ دلدوز - (۲) جلانے والا ؛ تیز ، جس سے جلن پڑجاے -

(۳) ( تیزاب ) محرق ؛ سوزندہ ؛ تیز - (۴) چوکھا تیزاب -
(۵) طلائی ورق یا رنگ کو جمانے والی چیز

**mordacious**, *a.*: چبھتا ہوا ؛ نشتر کا سا ؛ دلدوز -

**mordacity, mordancy**, *nn.*: تلخی ؛ دلدوزی -

**Mordent**, *n.*: ( موسیقی ) وہ لطف جو کسی ایک نقش نغمہ کو اس کے بعد والے کے ساتھ باری باری بجانے سے پیدا ہو -

**More**, *a. & adv.*: (۱) زیادہ ؛ اور زیادہ ؛ بیشتر - (۲) زیادہ مقدار میں - (۳) پھر -

*be no m.*: مرجانا ؛ گزر جانا -

*m. and m.*: روز بروز زیادہ ؛ دن دونا رات چوگنا -

*m. or less*: کم و بیش -

*neither m. nor less than*: بالکل ؛ محض -

*never m.*: اب کبھی نہیں ؛ پھر کبھی نہیں -

*once m.*: پھر ایک بار ؛ ایک بار اور -

*the m.*: جتنا ؛ جتنا زیادہ -

*what is m.*: بلکہ -

**Moreen**, *n.*: مورین ؛ ایک مخلوط اونی اور سوتی کپڑا ؛ پردوں کا سوتی کپڑا

**Morel**, *n.*: پودوں کی قسمیں جن میں چھوٹے انگور رس پھل آتے ہیں -

**Morel**, *n.*: ایک قابل خورش سماروغ یا فطر ؛ کھمبی کی قسم کا پودا -

**Morello**, *n.*: کڑوی چیری یا گلاس -

**Moreover** *adv.*: مزید براں ؛ علاوہ بریں ؛ علاوہ ازیں ؛ اس کے علاوہ -

**Morepork**, دیکھو Mopoke -

**Moresque**, *a.*: موری ؛ موری طرز کا ؛ بربری طرز کا -

**Morganatic**, *a.*, *M. marriage*: غیر متناسب شادی ؛ بے جوڑ شادی ؛ ان میل شادی ؛ بڑے درجے کے مرد کی شادی چھوٹے درجے کی عورت سے ( جس میں بیوی شوہر کے رتبے میں حصہ نہیں پاتی اور بچے ترکے سے محروم رہتے ہیں ) -

*m. wife*: نکاحتا بیوی ؛ نکاحی بیوی ؛ گھر ڈالی ہوئی عورت -

**morganatically**, *adv.*: گھر ڈال کر ؛ گھر پڑ کر ؛ بے جوڑ شادی کے ذریعے سے -

***Morgue***, *n.*: مردہ گھر ؛ وہ مکان جس میں نا معلوم مردوں کی لاشیں شناخت کے لئے رکھی جاتی ہیں؛ (خصوصاً) اس قسم کا وہ مکان جو ایک زمانے میں پیرس میں تھا -

***Morgue*** *n.*: غرور ؛ تمکنت -

*m. anglaise*: انگریزوں کا غرور -

**Moribund**, *a.*: (۱) قریب مرگ ؛ جاں بلب ؛ دم توڑنے والا - (۲) ( مجازاً ) جس کا خاتمہ قریب ہو ؛ دم توڑنے والا -

**Morion**, *n.*: بے جھلم کا خود یا مغفر

**Morisco**, *a. & n.*: (۱) موری ؛ شمالی افریقہ کے عربوں کا - (۲) وہ خصوصاً ہسپانیہ کا - (۳) ( دیکھو *morris dance* ) -

**Mormon**, *n.*: (۱) مارمن ؛ عیسائیوں کے اس فرقے کا پیرو جو امریکہ میں پایا جاتا ہے ( بانی Joseph Smith ) - (۲) تعدد ازدواج کا عامل ( یہ مارمن فرقے کی نمایاں خصوصیت ہے ) -

**Mormonism**, *n.*: مارمن مذہب ؛ تعدد ازدواج -

**Morn**, *n.*: ( شعر ) صبح ؛ سحر ؛ فجر -

**Morning**, *n.*: (۱) صبح ؛ فجر ؛ سحر - (۲) ( شعر ) طلوع سحر کا وقت ؛ پو پھٹنے کا وقت ؛ صبح کا جھٹپٹا -

*good m.*: صبح بخیر ( صبح کا سلام ) -

*m. call*: سہ پہر کی ملاقات -

*m. clothes*: لباس صبح -

*m. coat*: مارننگ کوٹ ؛ پیچھے سے کٹا ہوا کوٹ جس کے گریبان کی تراش ترچھی ہوتی ہے -

*m. draught*: صبوحی ؛ وہ شراب جو ناشتے سے پہلے پی جاتی ہے -

*m. gift*: وہ تحفہ جو غیر متناسب عقد کی صبح کو شوہر اپنی زوجہ کو دیتا ہے ؛ یہی اس کا مہر ہوتا ہے -

*m. prayer*: کلیسائے انگلستان کی صبح کی نماز -

*m.-room*: صبح کے بیٹھنے کا کمرہ -

*m. star*: ستارہ صبح ؛ زہرہ -

*m. watch*: (بحری) صبح کا پہرا (چار بجے صبح سے آٹھ بجے تک) -

**Morocco**, *n.*: مراکشی چمڑا ؛ مراکو کا چمڑا ؛ بکری کا چمڑا جو سماق کی پتیوں کے ذریعے کمایا جاتا ہے ( پہلے مراکش میں بنتا تھا اب یورپ میں بھی بنتا ہے ) -

*French m.*: ادنیٰ قسم کا چھوٹے دانے والا چمڑا -

*Levant m.*: اعلیٰ قسم کا بڑے دانے والا چمڑا -

**Morose**, *a.*: اکل کھرا ؛ روکھا اور تیکھا -

**morosely**, *adv.*: اکل کھرے پن سے ؛ رکھائی اور تیکھے پن سے -

**moroseness**, *n.*: اکل کھرا پن ؛ رکھائی اور تیکھا پن -

**Morpheus**, *n.*: نیند کا دیوتا ؛ خوابوں کا دیوتا -

*in the arms of M.*: خوابیدہ ؛ آغوش خواب میں -

**Morphia,-phine**, *nn.*: جوہر افیون ؛ افیون کا ست ؛ افیم کاست -

**morphinism**, *n.*: جوہر افیون کھانے کی عادت یا بیماری جو اس سے ہو جائے -

**Morphology**, *n.*: (۱) ( حیوانیات ) علم اشکال الاعضاء ؛ صوریات - (۲) ( لسانیات کا ) وہ شعبہ جو الفاظ کی ساخت سے بحث کرتا ہے ؛ صوریات -

**morphological**, *a.*: صوریاتی -

**morphologically**, *adv.*: بلحاظ صورت؛ ازروئے صوریات -

**morphologist**, *n.*: ماہر صوریات -

**Morris**, *a. & n.*, *M. (-dance)*: سوانگ کا مضحک ناچ ( خصوصاً Robin Hood کے سوانگ کا ) -

*m.-pike*: ایک طرح کا نیزہ جو مور قوم ( شمالی افریقہ کے عربوں ) کا ایجاد سمجھا جاتا ہے -

**Morris tube**, *n.*: چھوٹے منہ کی نال جو رائفل میں قریب کی چاند ماری کے لئے لگائی جاتی ہے ( موجد R. Morris ) -

**Morrow**, *n.*, *The m.*: (انشاپردازی) کل؛ فردا ؛ دوسرا دن؛ اگلا دن -

*on the m. of*: (کسی واقعے کے) بعد (جیسے *on the m. of war*) -

**Morse**, *n.*: والرس ؛ دریائی گھوڑے کی قسم کا جانور -

**Morse**, *a.*: مورس کے تار برقی کا ( موجد S. F. B. Morse وفات سنہ ۱۸۷۲ ع ) -

*M. alphabet, code*: تار برقی ابجد ؛ تار برقی نظام ( جو دو نشانات کی مختلف ترتیبوں سے بنتا ہے ) -

**Morse**, *n.*: پادریوں کے جبے کا بکلس جو اکثر جڑاؤ ہوتا ہے -

**Morsel**, *n.*: (۱) لقمہ ؛ نوالہ - (۲) ٹکڑا -

**Mort**, *n.*: (شکار) نرسنگھے کی آواز جس سے ہرن کے مرنے کا اعلان ہوتا ہے -

**Mort**, *n.*: وہ سامن مچھلی (salmon) جو تیسرے سال میں ہو -

**Mortal**, *a.* & *n.* : (۱) فانی ؛ فنا پذیر - (۲) جاں ستاں ؛ جان لیوا ؛ مہلک ؛ قاتل ( مرض ) ؛ کاری ( زخم ) - (۳) شدید ؛ سخت ؛ گھمسان کی ( لڑائی ) - (۴) جانی (دشمن) - (۵) شدید ( درد ' خوف ) - (۶) (گناہ) کبیرہ ؛ مہلک روح - (۷) موت کا ؛ نزع کا - (۸) ( عامیانہ ) بہت ؛ بیحد - (۹) ( عامیانہ ) طویل اور اکتا دینے والا ؛ کڑا - (۱۰) فانی مخلوق ؛ انسان ؛ بشر - (۱۱) ( مزاحاً ) شخص -

**mortally**, *adv.* : مہلک طور پر ؛ بلا شدت ؛ شدید -

**Mortality**, *n.* : (۱) فانی ہونا ؛ فنا پذیری - (۲) مرگ عام ؛ اتلاف جان - (۳) تعداد اموات - (۴) شرح اموات -

**Mortar**, *n.* & *v. t.* : (۱) کھرل ؛ ہاون ؛ کونڈی - (۲) چھوٹی توپ ( جس سے گولہ بہت اونچا جاتا ہے ) - (۳) آتشبازی کے گولے پھینکنے کا آلہ - (۴) گارا چونے کا مسالہ - (۵) گارے کی تہ جمانا ؛ پلاستر کرنا ؛ گارے یا مسالے سے جوڑنا -

*n.-board*: (۱) گارا چونا لانے لیجانے کا تختہ - (۲) ( عوام ) کالج کے طالبعلموں کی مربع ٹوپی ؛ کلاہ کالج -

**mortarless**, *a.* : بے گارے کا -

**mortary**, *a.* : گارے کی طرح کا -

**Mortgage**, *n.* : (۱) مکفول کرنا ؛ رہن ؛ گرو - (۲) رہن نامہ -

**Mortgage**, *v. t.* : رہن کرنا ؛ گرو کرنا ؛ گروی رکھنا ؛ مکفول کرنا -

**mortgagee**, *n.* : مرتہن ؛ گروی دار -

**mortgager, mortgagor**, *nn.* : راہن ؛ رہن کرنے والا -

**Mortify**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( جسم کو ' جذبات کو ) نفس کشی یا ریاضت سے قابو میں لانا ؛ مارنا - (۲) نیچا دکھانا ؛ ذلیل کرنا ؛ ( غرور وغیرہ کو ) خاک میں ملانا ؛ ( جذبات کو ) مجروح کرنا یا ٹھیس لگانا - (۳) ( جسم یا گوشت کا ) سڑنا ؛ سمٹ کر رہ جانا -

**mortifying**, *a.* : موجب شرم و ذلت ؛ سوہان روح ؛ باعث اذیت ؛ تکلیف دہ -

**mortification**, *n.* : شرم و ذلت ؛ کوفت ؛ اذیت ؛ سڑنا ( گوشت یا جسم کا ) -

**Mortise,-ice**, *n.* & *v. t.* : (۱) چول ؛ گھر ؛ خانہ ( جس میں کوئی دوسری چیز بیٹھتی ہو ) - (۲) چول بٹھانا ؛ سالنا ؛ جوڑنا ؛ پیوست کرنا -

*m. chisel*: سال بینڈھنے کی ریتی یا چھینی -

**Mortmain**, *n.* ( مذہبی اور کسی قسم کی جماعت کا ) دائمی قبضہ اراضی ؛ غیر منتزع حق تصرف -

*in m.*: ( مجازاً ) مرنے کے بعد ( کسی شخص کے ) قبضے میں ؛ قبضۂ بعد مرگ میں -

**Mortuary**, *a.* & *n.* : (۱) موت کا ؛ متعلق مرگ - (۲) وہ عمارت جس میں لاشیں کچھ عرصے تک رکھی جاتی ہیں ؛ لاش گھر

**Mosaic**, *a, n.* & *v. t.* : (۱) پچی کاری کا - (۲) پچی کاری - (۳) ( مجازاً ) پچرنگی مجموعہ ؛ گونا گون مرقع - (۴) پچی کاری کرنا ؛ رنگ برنگ کا مرقع طیار کرنا -

*m. disease*: ایک روگ جو پودوں میں خصوصاً تمباکو ' مکئی اور گنے میں لگ جاتا ہے -

*m. gold*: رانگ کا ڈائی سلفائڈ ؛ جست اور تانبے کا مرکب جس کے سستے زیور بنتے ہیں -

*m. woolwork* : رنگ برنگ کا اونی کشیدہ -

**mosaicist**, *n.* : پچی کار ؛ پچی کاری کرنے والا ؛ پچی کاری کا کام کرنے والا -

**Mosaic**, *a.* : موسوی ؛ حضرت موسی کا -

*M. law*: قانون موسوی ؛ شرع موسوی -

**Mosasaurus**, *n.* : میوزی چھپکلی ؛ ایک قسم کا مگر مچھ تھا جو اب معدوم ہے ' یہ جانور دریائے میوز میں بکثرت تھا -

**Moschatel**, *n.* : مشک بو ؛ ایک پودا جس کے پھول دھانی رنگ کے ہوتے ہیں اور مشک جیسی خوشبو رکھتے ہیں -

**Moselle**, *n.* : موزیلی ؛ سفید رنگ کی فرانسیسی شراب جو موزیل کے علاقہ میں تیار کیجاتی ہے -

**Moses**, *n.* : ( عرف ) یہودی ساہوکار -

**Moslem, Muslim**, *a.* & *n.* : مسلمان ؛ مسلم -

**Moslemism**, *n.* : اسلام ؛ دین اسلام ؛ مذہب اسلام -

**Mosque**, *n.* : مسجد -

**Mosquito** *n.* : مچھر

*m.-curtain, m. -net*: مچھر دانی -

*m. -craft*: ایک قسم کا ہلکا جہاز -

**Moss**, *n.* & *v. t.* : (۱) کائی - (۲) کائی اگنا ؛ کائی سے ڈھک لینا -

*mossbunker* : = Menhaden

*m.-grown*: جس پر کائی ہو ؛ کائی سے ڈھکا ہوا -

*m.-hag*: جتی ہوئی زمین جس میں سے گھاس اکھاڑلی گئی ہو -

*m.-rose*: گوبھیا گلاب -

*m.-trooper*: ( سترھویں صدی کا ) سرحدی قزاق ؛ سرحدی ڈاکو -

*rolling stone gathers no m.*: (کہ) بوسنگ گردان نہ روید نبات ؛ سنگ گردان پر کائی نہیں جمتی ( یعنی جو شخص ہمیشہ اپنا مقام اور پیشہ بدلتا رہتا ہے وہ کبھی دولت مند نہیں ہو سکتا ) -

**mossiness**, *n.* : کائی پن -

**mossy**, *a.* : کائی دار -

**Most**, *a.* & *adv.* : سب سے زیادہ ؛ سب سے بڑھ کر ؛ زیادہ سے زیادہ -

*at m.* : زیادہ سے زیادہ -

*for the m. part*: زیادہ تر ؛ بیشتر ؛ عموماً -

*make the m. of it*: (۱) ( کسی چیز سے ) زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانا ؛ غنیمت سمجھکر کام چلانا - (۲) بہت بڑھا کر دکھانا ؛ بہت گھٹا کر دکھانا -

**mostly** *adv.* : زیادہ تر ؛ اکثر ؛ عموماً -

**-most** : ( لاحقہ ) (۱) یہ لاحقہ حروف جار اور اسمائے اشارہ پر لحق ہوتا ہے اور ان کو صفات بنا دیتا ہے مثلاً *aftermost* ; *foremost* - (۲) لاحقہ ظرف زمان و مکان وغیرہ پر لاحق ہوتا ہے اور صفت کے معنی دیتا ہے (مثلاً *backmost, centremost*) -

*Mot*, *n.* (pl. mots pron. moz.) - لطیفہ ؛ بذلہ ؛ پھڑکتا ہوا فقرہ

*mot juste*: موزوں فقرہ یا لفظ ' چست فقرہ یا لفظ ( جو مفہوم کو ادا کرنے کے لئے سب سے زیادہ موزوں ہو ) -

**Mote**, *n.* : ذرہ ؛ خاک کا ذرہ -

*m. in (another's) eye* : دوسرے کی آنکھ کا تنکا ( اپنی آنکھ کے شہتیر کے مقابلے میں ) ؛ دوسرے کا خفیف سا عیب -

**Motet**, *n.* : مذہبی گیت ؛ بھجن -

**Moth**, *n.* : (۱) کپڑے کا کیڑا - (۲) پروانہ ؛ پتنگا ؛ پتنگ -

*clothes-m.* : کپڑے یا کاغذ کا کیڑا -

*m.eaten* : کرم خوردہ ؛ کیڑوں کھایا ہوا -

**mothy**, *a.* : جس میں کیڑا لگا ہو -

**Mother**, *n.* : (۱) ما ؛ ماں ؛ اماں ؛ والدہ - (۲) جڑ ؛ منبع ؛ سر چشمہ - (۳) بڑی بی ( بوڑھی عورتوں سے خطاب کے موقع پر کہتے ہیں ) - (۴) ( متروک ) اختناق الرحم ؛ ہسٹیریا -

*every mother's son of you* : تم میں سے ہرایک -

*M. Carey's chicken* : دیکھو chicken -

*M. Church* : مادر کلیسا -

*M.-Church* : مرکزی کلیسا -

*m. country* : مادری ملک ؛ کوئی ملک اپنی نو آبادیوں کے مقابلے میں -

*m.-craft* : بچوں کو پالنے کا فن -

*m. earth* : (۱) مادر گیتی ؛ مادر ارض - (۲) (مزاحاً) زمین -

*m. Hubbard* : (۱) فرضی نام جو لوریوں میں آتا ہے -(۲) ایک قسم کا لبادہ -

*m.-in-law* : ساس -

*m. of pearl* : صدف ؛ سیپی -

*m. of thousands* or *millions* : ایک پردا

*m.* or *artificial m.* : چوزوں کی پرورش کا آلہ -

*m.'s son* : آدمی ؛ انسان ؛ آدم -

*m. tongue* : ( ۱ ) مادری زبان - ( ۲ ) ام الالسنہ ؛ وہ زبان جس سے اور زبانیں نکلیں -

*m. wit* : مادر زاد عقل ؛ پیدائشی سمجھ ، فطرتی سمجھ ؛ معمولی عقل -

*necessity is the m. of invention* : ضرورت ایجاد کی جڑ ہے -

**motherhood**, *n.* : امومت ؛ مادریت -

**motherless**, *a.* : بے ماں کا ؛ یسیر -

**motherlike**, *a.* : مادرانہ ؛ ماں جیسی -

**Mother**, *v.t.* : (۱) جننا ؛ پیداکرنا ( عموماً مجازاً آتا ہے ) - ( ۲ ) ماں کی طرح پالنا ؛ مادرانہ سلوک کرنا ؛ مادرانہ شفقت سے پیش آنا - (۳) ماں بننا ؛ (مجازاً) حمایت میں لینا -

**Mother**, *n.* ( also m. of vinegar ) : سرکے کی پھپوندی -

**mothery**, *a.* : پھپوندی لگا -

**Motherly**, *a.* : ماں جیسی شفیق ؛ ماں جیسی ؛ مادرانہ -

**motherliness**, *n.* : ماں جیسی شفقت ؛ مادریت -

**Motif**, *n.* : (۱) (مصوری یا کسی دوسری صناعی ) امتیازی خصوصیت یا خیال ؛بنیادی خصوصیت یا خیال ؛ موسیقی یا کسی اور صنعت میں وہ بات جسے صناع ظاہر کرنا چاہتا ہے ؛ اصل مقصود یا مدعا - (۲) لباس پر کلابتوں لیس وغیرہ سے جو زر دوزی کی جاتی ہے -

**Motile**, *a.* : ( حیوانیات و نباتیات ) حرکت پذیر ؛ متحرک -

**motility**, *n.* : حرکت پذیری -

**Motion**, *n.* : ( ۱ ) جنبش ؛ حرکت ؛ نقل و حرکت ؛ نقل مکان - (۲) چلنے میں جسم کو جنبش دینے کا طرز ؛ انداز خرام ؛ گردش - (۳) نشست میں تبدیلی ؛ جسم کے انداز میں تبدیلی ؛ حرکت - ( ۴ ) ادا ؛ حرکت ؛ اشارہ - (۵) اجابت - (۶) ( جلسے وغیرہ میں ) تحریک ؛ تجویز - (۷) ( قانون ) درخواست ؛ استدعا جو مدعی یا مدعا علیہ عدالت سے کریں - (۸) متحرک چیز ؛ متحرک مشین -

*in m.* : متحرک ؛ رواں ؛ حرکت میں -

*put in m.* : حرکت دینا ؛ متحرک کرنا ؛ حرکت میں لانا -

**motional**, *a.* : حرکت کا ؛ حرکی -

**motionless**, *a.* : غیرمتحرک ؛ بےحرکت ؛ساکن ؛ بےحس و حرکت -

**Motion**, *v. t. & i.* : (کسی کام کا ) اشارہ کرنا ؛ اشارے سے بتانا ؛ اشارے سے کہنا ؛ اشارے سے حکم دینا -

**Motive**, *a. & n.* : (۱) محرک ؛ وجۂ تحریک ؛ باعث حرکت - ( ۲ ) تحریکی ؛ حرکی - ( ۳ ) ( عمل کا ) محرک ؛ نیت ؛ منشا ؛ مقصد ؛ غرض -

*m. power* : حرکی قوت ( بجلی وغیرہ کی ) -

**motivity**, *n.* : تحریک ؛ قوت محرکہ -

**Motive, Motivate**, *vv. t.* : (۱) سبب مہیا کرنا ؛ سبب یا باعث ہونا - (۲) (مصوری) بنیادی خصوصیت یا خیال ہونا -

**mativation**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Motley**, *a. & n.* : (۱) گونا گوں ؛ بوقلموں ؛ رنگ برنگ ؛ پچرنگ ؛ رنگا رنگ - (۲) بے میل ؛ مخلوط ؛ مختلف العناصر - (۳) معجون مرکب ؛ گڈ مڈ ؛ چوں چوں کا مربا - (۴) تاریخ ( درباری ) مسخرے کا رنگ برنگ لباس -

*wear m.* : مسخرا بننا ؛ مسخرے کی سی حرکتیں کرنا ؛ مسخراپن کرنا -

**Motor**, *n., a. & v. t. & i.* : (۱) محرک ؛ متحرک ؛ حرکت آفریں ؛ حرکی - (۲) موٹر ( مشین کا ) - ( ۳ ) موٹر کار - (۴) (تشریح ) حرکی عضلہ یا پٹھا - (۵) حرکی ( اعصاب ) - (۶) موٹر میں سفر کرنا ؛ موٹر میں جانا یا لے جانا -

**motorial**, *a.* : حرکی ؛ حرکت آفریں

**motorist**, *n.* : موٹر چلانے والا -

**motory**, *a.* : حرکی -

**Mottle**, *n. & v. t.* : (۱) رنگ برنگ کی بندکیوں یا دھبوں کا مجموعہ - (۲) ایسا داغ ، دھبا ، بندکی - (۳) پچرنگی اونی دھاگا جس سے کپڑا بنتے ہیں ؛ پچرنگی اون - (۴) صابون پر پچرنگی بندکیاں ڈالنا (عموماً اس کا اسم مفعول استعمال ہوتا ہے) -

**Motto**, *n.* : (۱) حسب حال کتبہ یا مقولہ - (۲) اصول عمل ؛ وہ کہاوت یا قول جسے کوئی شخص دستورالعمل بنالے - (۳) (موسیقی) وہ فقرہ جو بار بار آئے - (۴) شعر جو مٹھائی کے کاغذی پٹاخے کے اندر سے نکلے -(۵) مقولہ جو کتاب یا باب کے عنوان کے طور پر لکھا جائے -

**Mouffion**, *n.* : جنوبی یورپ کی پہاڑی بھیڑ -

**Moujik, Muzhik**, *n.* : (۱) کلاہ سمور ؛ عورتوں کی تھیلی سموری ٹوپی - (۲) روسی دہقان ؛ روسی کاشتکار -

**Mould**, *n.* : (۱) مٹی ؛ خاک - (۲) اراضی مزروعہ کی بالائی مٹی -

*man of m.* : انسان فانی ؛ خاک کا پتلا ؛ انسان خاکی ؛ مشت خاک -

*m.-board* : ہل کی پھال -

**Mould**, *n.* : (۱) ( معماروں کا ) ٹھانچہ (۲) سانچہ ؛ قالب - (۳) پڈنگ کا سانچہ - (۴) شکل ؛ ٹھانچہ ؛ کاٹھی ( آدمی یا جانور کی ) - (۵) ( عمارت ) دیوار کی کانس یا لکڑی کی چیزوں میں آرائشی حاشیہ -

*m. candle* : سانچے میں ڈھلی ہوئی موم بتی -
*m. loft* : وہ کمرا جس کے فرش پر جہاز کا خاکہ بڑے پیمانے پر کھنچا ہو -
**Mould**, *v. t.* : (۱) کسی خاص شکل میں گھڑنا ؛ ڈھالنا - (۲) (۱) (کسی چیز سے) گھڑنا ؛ تیار کرنا - (۳) کسی نمونے پر ڈھالنا - (۴) بدل کر کسی شکل میں لے آنا - (۵) نان پاو کی لوئی بنانا -
**Mould**, *n.* : پھپوندی -
**Moulder**, *n.* : ڈھالنے والا ؛ سانچے بنانے والا -
**Moulder**, *v. i.* : (۱) خاک ہوجانا ؛ گل کر مٹی ہوجانا - (۲) سڑ جانا ؛ گل جانا ؛ (مجازاً) فنا ہوجانا ؛ برباد ہوجانا -
**Moulding**, *n.* : (۱) سانچے میں ڈھالنا وغیرہ - (۲) آرائشی حاشیہ جو دیوار کی کانس یا لکڑی کی چیزوں میں ہوتا ہے -
*m.-board* : آٹا گوندھنے کا تختہ -
**Mouldy**, *a.* : (۱) جس میں پھپھوندی لگی ہو ؛ پھپھوندی لگا - (۲) (مجازاً) فرسودہ ؛ دقیانوسی - (۳) (عامیانہ) اکتا دینے والا ؛ بار خاطر -
**mouldiness**, *n.* : پھپھوندی لگا ہونا ؛ فرسودگی ؛ دقیانوسی ہونا -
**Mouldy**, *n.* : (بحری عامیانہ) تار پیڈو
**Moulin**, *n.* : برف کے پہاڑ میں کھڑی دراز -
**Moult**, *v. t. & i. & n.* : (پرندوں کا) پر جھاڑنا ؛ کریز کرنا -
**Mound**, *n.* : سونے کی گیند جو تاج میں یا مار کے میں ہوتی ہے (کرۂ ارض کو ظاہر کرتی ہے) -
**Mound**, *n. & v. t.* : (۱) ٹیلا ؛ خاک کا تودہ خصوصاً قبر کا - (۲) پہاڑی (۳) ٹیلوں سے گھیرنا ؛ ڈھیر لگانا -
*m.-builder* : (۱) امریکہ کے قبل تاریخی زمانے کے باشندے جو تودے بناتے تھے - (۲) تودہ گر پرندہ (جو انڈوں کا ڈھیر لگا دیتا ہے) -
**Mount**, *n.* : (۱) پہاڑ ؛ پہاڑی ؛ کوہ ؛ (علم فراست الید) (ہتیلی میں) ابھار -
**Mount** *v. i. & t.* : (۱) چڑھنا - (۲) سوار ہونا (گھوڑے پر) - (۳) (خون) چہرے پر جھلکنا - (۴) بڑھنا ؛ شدت بڑھنا - (۵) بلند ہونا ؛ بڑھنا (رتبہ وغیرہ) - (۶) مقدار میں بڑھنا ؛ چڑھنا - (۷) چڑھانا ؛ سوار کرنا - (۸) توپ کو کل پر چڑھانا - (۹) گھوڑا دینا ؛ گھوڑا بہم پہنچانا - (۱۰) (چوکھٹے وغیرہ کو) چالو کرنا ؛ درست کرنا - (۱۱) تصویر کو دفتی پر چپکانا - (۱۲) کسی چیز کو خرد بین کے شیشے پر رکھنا - (۱۳) (ناٹک) دکھانا ؛ اسٹیج پر لانا - (۱۴) (پوشاک کی) نمائش کرنا -
**Mount**, *n.* : (۱) تصویر کا حاشیہ ؛ دفتی جس پر تصویر چپکاتے ہیں ؛ منقش مرتبھ ؛ دستہ وغیرہ (دھات کا) - (۲) سواری کا گھوڑا - (۳) سواری خصوصاً گھڑ دوڑ میں -
**Mountain**, *n.* : (۱) پہاڑ ؛ کوہ ؛ کوہسار ؛ جبل - (۲) پہاڑ کا پہاڑ ؛ بڑا زبردست انبار ؛ ڈھیر کا ڈھیر -
*m. ash* : دیو دار کوہی -
*m. chain* : سلسلۂ کوہ -
*m. sickness* : ایک بیماری جو پہاڑ کی ہوا سے ہوجاتی ہے -
*m. wine* : (Malaga کی) پہاڑی شراب ؛ پہاڑی انگور کی شراب -
*the M.* : انقلاب فرانس میں انتہا پسند جماعت جس کی نشست پارلیمنٹ میں بہت اونچی تھی -

*waves ran mm. high* : موجیں پہاڑ کی طرح اٹھ رہی تھیں -
**Mountaineer**, *n.* : (۱) پہاڑی ؛ پہاڑوں پر رہنے والا - (۲) پہاڑ پر چڑھنے والا ؛ پہاڑ پر چڑھنے کا ماہر -
**mountaineering**, *n.* : پہاڑ پر چڑھنا ؛ پہاڑ پر چڑھنے کی مہارت ؛ پہاڑ پر چڑھنے کا فن -
**Mountainous**, *a.* : (۱) کوہستانی ؛ جس میں پہاڑوں کی کثرت ہو - (۲) عظیم الشان ؛ بڑا بھاری -
**Mountebank**, *n.* : (۱) سفوی دوا فروش ؛ بازاری دوا فروش - (۲) عطائی ؛ نیم حکیم -
**mountebankery**, *n.* : سفوی یا بازاری دوا فروشی ؛ عطائی پن -
**Mourn**, *v. i. & t.* : (۱) رنج کرنا ؛ افسوس کرنا ؛ آہ و نالہ کرنا ؛ آہ و بکا کرنا ؛ نوحہ کرنا ؛ ماتم کرنا - (۲) سوگ منانا - (۳) (کسی کو) رونا ؛ ماتم کرنا -
**Mourner**, *n.* : (۱) سوگوار ؛ نوحہ گر ؛ ماتم کرنے والا ؛ ماتمی - (۲) شریک جنازہ - (۳) وہ شخص جو کرائے پر جنازے میں شرکت کرے ؛ کرائے کا ماتمی -
**Mournful**, *a.* : (۱) غم گین ؛ غم زدہ ؛ حزیں ؛ محزون ؛ مغموم ؛ ماتمی ؛ اندوہ گین ؛ ملول - (۲) غمناک ؛ پر ملال -
**mournfully**, *adv.* : مغمومانہ ؛ غمگین انداز سے ؛ حزن و ملال سے -
**mournfulness**, *n.* : غم کینی ؛ غم زدگی ؛ پر ملال ہونا وغیرہ -
**Mourning**, *n.* : (۱) رنج و غم ؛ ماتم ؛ سوگ ؛ آہ و بکا ؛ آہ و نالہ ؛ گریہ و زاری ؛ آہ و زاری - (۲) ماتمی لباس (پہننا) ؛ رنڈ سالہ -
*complimentary m.* : وہ ماتمی لباس جو غیر لوگ متوفی کے ماتم میں پہنتے ہیں -
*deep m.* : دیکھو Deep -
*half m.* : دیکھو Half -
*in m.* : (۱) سیاہ پوش ؛ ماتمی لباس پہنے ہوئے ؛ سوگ میں ؛ ماتم میں - (۲) (آنکھ) لڑائی میں زخمی - (۳) (ناخون) میلا -
*m.band* : کپڑے کی سیاہ دھجی جو کوٹ کی آستین پر یا ٹوپ کے گرد ماتم کی نشانی کے طور پر باندھ لی جاتی ہے -
*m.-coach* : گاڑی جو جنازے کے ساتھ ہو ؛ سیاہ ماتمی گاڑی -
*m.-paper* : کاغذیا لفافہ جس کا حاشیہ سیاہ ہوتا ہے ؛ ماتمی کاغذ -
*m.-ring* : انگوٹھی جو مرنے والے کی یادگار کے طور پر پہنی جائے ؛ ماتمی انگوٹھی -
**Mouse**, *n.* (pl. mice) : (۱) چوھا ؛ چوھیا ؛ موش - (۲) (عامیانہ) لڑائی میں زخمی یا چوٹ کھائی ہوئی آنکھ -
*m.-colour* : گہرا بھورا رنگ جس میں خفیف سی زردی ہو -
*m.- ear* : ایک پودا -
*mousetrap* : چوھے دان -
**mousy**, *a.* : (۱) چوھے کا سا (رنگ ؛ بو وغیرہ) - (۲) چوھوں بھرا (گھر) -
**Mouse**, *v. i.* : (۱) (بلی یا شکرے کا) چوھے کا شکار کرنا ؛ چوھے پکڑنا - (۲) (کسی چیز کی) تلاش میں ٹوہ کرنا ؛ چھان ڈالنا ؛ بڑی محنت سے تلاش کرنا ؛ (کسی چیز کی) تلاش میں چکر لگانا ؛ منڈلانا -
**mouser**, *n.* : چوھے کا شکار کرنے والا خصوصاً بلی -
**Mousseline**, *n.* : فرانسیسی ململ -
*m.-de-laine* : اونی سوتی ململ -

*m.-de-soie* : ریشمی ململ ؛ ایک ریشمی کپڑا جس کی بناوٹ ململ کی طرح ہوتی ھے -

**Moustache,** *n.* : مونچھ ؛ بروت -

*m. -cup* : مونچھ درکٹ پیالہ ؛ لب دار پیالہ ( جو مونچھ کو بھیگنے سے روکتا ھے ) -

**Mousterian,** *a.* : ( آثار قدیمہ ) عہد حجری کا ؛ اس زمانے کا جب پتھر کے ظروف کا استعمال ہونے لگا تھا -

**Mouth,** *n.* : (۱) منہ ؛ دہن ؛ دھاں - (۲) ( عامیانہ ) زبان درازی ؛ گستاخی ؛ ڈھٹائی - (۳) منہ بنانے کی ادا - (۴) ( تھیلے ، غار ، بھٹی وغیرہ کا ) منہ - (۵) دریا کا دھانہ ؛ موھانہ -

*bad m.* : بد لگام ؛ بدعنان ( گھوڑا ) -

*down in the m.* : جس کی کلغی گری ہوئی ہو ؛ اداس ؛ پست -

*give m.* : ( کتے کا ) بھونکنا -

*good m.* : خوش لگام ' خوش عنان ( گھوڑا ) -

*hard m.* : سخت لگام ' سخت عنان ( گھوڑا ) -

*laugh on wrong side of one's m.* : ھائے وائے کرنا ؛ آہ و زاری کرنا -

*make a wry m.* : منہ بنانا -

*m. -filling* : موٹا سا ( لفظ ) ؛ لفاظی کی ( تقریر ) -

*m. organ* : منہ سے بجانے کا باجا -

*mouthpiece* : (۱) دوسروں کی طرف سے بولنے والا - (۲) مہنال ( پائپ کا ) - (۳) باجے کا وہ حصہ جو منہ میں لیا جاتا ھے -

*m. waters at ( food &c.)* : ( کھانا وغیرہ دیکھکر ) منہ میں پانی بھر آتا ھے -

*put words in someone's m.* : الفاظ یا قول کسی کی طرف منسوب کرنا ؛ کسی کی زبان سے کہلانا ( خصوصاً فسانے یا ڈرامے کے اشخاص کی زبان سے ) -

*this sounds strange in your m.* : آپ کے منہ سے یا زبان سے یہ بات عجیب معلوم ہوتی ھے -

*useless m.* : بیٹھے بیٹھے کھانے والا ؛ مفت خورا -

(-) **mouthed,** *a.* : ( بہ حالت ترکیبی ) منہ والا -

**mouthless,** *a.* : بے منہ کا ؛ بے دھانے کا -

**Mouth,** *v. t. & i.* : (۱) ایک ایک لفظ الگ الگ کہنا ؛ صاف صاف ادا کرنا ؛ بھرے منہ سے کہنا ؛ ٹھسے سے کہنا ؛ چبا چبا کر باتیں کرنا - (۲) منہ میں لینا ؛ منہ ڈالنا ؛ منہ سے لگانا - (۳) گھوڑے کو لگام کا عادی کرنا - (۴) منہ بنانا -

**Mouthy,** *a.* : (۱) بد زبان ؛ یاوہ گو ؛ تقریر یا - (۲) لفاظ -

**Movable,** *a. & n.* : (۱) متحرک ؛ حرکت پذیر - (۲) ( جائداد ) منقولہ - (۳) منقولہ یا انتقال پذیر فرنیچر - (۴) ( جمع ) جائداد منقولہ -

*m. feast* : (۱) وہ تہوار جس کی تاریخ آگے پیچھے رھے ؛ غیر معین تاریخ کا تہوار - (۲) ( مزاحاً ) کھانا جس کا کوئی مقررہ وقت نہ ہو -

**movability, movableness,** *nn.* : انتقال پذیری ؛ حرکت پذیری -

**Move,** *n.* : (۱) ( شطرنج وغیرہ کی ) چال ( جو چلی جائے ) ؛ چلنے کی باری ؛ چال - (۲) عملی قدم ؛ اقدام -

*get a m. on* : ( عامیانہ ) جلدی کرنا ؛ پھرتی سے کام لینا -

*make a m.* : اٹھنا ؛ جانا ؛ خصوصاً کھانے کی میز سے اٹھنا -

*on the m.* : متحرک ؛ رواں -

**Move,** *v. t. & i.* : (۱) متحرک کرنا ؛ حرکت دینا ؛ ھٹنا - (۲) ( شطرنج وغیرہ میں مہرہ ) چلنا - (۳) چلانا ؛ ھلانا ؛ جنبش دینا - (۴) ( پہلو ) بدلنا ؛ ( ہاتھ وغیرہ کو ) جنبش دینا - (۵) اجابت لانا ؛ قبض دور کرنا - (۶) ترغیب دینا ( کسی فعل کی مثلاً ھنسانا وغیرہ ) - (۷) دل پر اثر کرنا ؛ ہمدردی وغیرہ کا جذبہ پیدا کرنا - (۸) آمادہ کرنا ؛ متوجہ کرنا ( کسی بات یا کام کی طرف ) - (۹) ( جلسے وغیرہ میں ) تجویز پیش کرنا - (۱۰) ( عدالت سے ) درخواست کرنا یا ضابطہ پیش کرنا - (۱۱) سرکنا ؛ چلنا ؛ ھٹنا ؛ حرکت کرنا ؛ ھلنا - (۱۲) آگے بڑھنا ؛ ترقی کرنا - (۱۳) ( شطرنج میں ) چال چلنا - (۱۴) نقل مکان کرنا ؛ ایک مکان سے اٹھ کر دوسرے میں جانا ؛ مکان بدلنا - (۱۵) ( انسان کا ) پہلو بدلنا ؛ ھلنا جلنا ؛ ( ہاتھ پیر کا ) جنبش کرنا - (۱۶) اجابت ہونا - (۱۷) کار روائی کرنا ( کسی معاملے میں ) - (۱۸) میل جول ہونا یا رھنا سہنا ( کسی خاص طبقے میں ) ( جیسے the little world in which he moved ) -

*m. about* : مکان بار بار بدلنا -

*m. heaven and earth* : زمین آسمان کو ایک کر دینا ؛ انتہائی کوشش کرنا -

*m. in* : کسی نئے مکان میں آکر رھنا -

*m. on* : (۱) چلو ؛ آگے بڑھو ( پولس والے کا حکم ) - (۲) ( پولس والے کا ) لوگوں کو ھٹا دینا ؛ ایک جگہ کھڑا نہ رھنے دینا -

*the spirit moves me* : میرا جی چاھتا ھے ؛ میرے دل میں تحریک پیدا ہوتی ھے ( کسی کام کے کرنے کی ) -

**moving,** *a.* : موثر ؛ پر اثر ؛ رقت انگیز ؛ دلگداز -

**movingly,** *adv.* : موثر طریقے سے -

**moveless,** *a.* : ( شاذ ) بے حس و حرکت ؛ بے جنبش ؛ ساکن ؛ غیر متحرک -

**Movement,** *n.* : (۱) حرکت ؛ نقل و حرکت ؛ جنبش - (۲) فوجی نقل و حرکت ؛ فوج کی ترتیب میں تغیر تبدل - (۳) مشین کے متحرک پرزے ؛ مشین کا کوئی پرزہ یا پرزوں کا مجموعہ ( کسی خاص غرض کے لئے ) - (۴) ذہنی تحریک یا حرکت - (۵) نظم یا قصے کی تدریجی تکمیل یا ارتقا - (۶) ( موسیقی ) گیت یا نغمے کی حرکت بلحاظ وقت اور سریلے پن کے - (۷) تحریر نغمہ ( musical composition ) کا ایک حصہ جو اپنی جداساخت اور سریلاپن رکھتا ھے - (۸) تحریک ( جیسے قومی تحریک ) - (۹) ( بازار میں مال کی ) گرم بازاری -

*the Oxford m.* : دیکھو oxford -

**Mover,** *n.* : (۱) حرکت دینے والا وغیرہ - (۲) مجوز ؛ محرک -

*prime m.* : (۱) مبداء حرکت ؛ محرک اصلی - (۲) کسی مفید کام کا بانی یا موجد -

**Movies,** *n. pl.* : ( عامیانہ ) سنیما ؛ بائیسکوپ -

*movietone* : ایک طرح کا بولتا ہوا سنیما -

**Mow,** *n.* : خرمن ؛ گھاس غلے وغیرہ کا ڈھیر ( متروک یا مستعمل ) -

*mow-burnt* : کلا سڑا اناج ؛ کھلیان کا جلا ہوا غلہ وغیرہ جو کھلیان میں تپش کی شدت سے جل جائے -

**Mow,** *n. & v. i.* : دیکھو Mop -

**Mow,** *v. t.*: (۱)(درانتی یا مشین سے) (گھاس) کاٹنا؛ (کھیت) کاٹنا؛ در و کرنا؛ کٹائی کرنا - (۲) فصل کاٹنا - (۳) قلع قمع کرنا؛ مولی گاجر کی طرح کاٹ ڈالنا -

**mower,** *n.*: گھاس کاٹنے والا؛ کھیت کاٹنے والا -

**Moxa,** *n.*: موکسا؛ ایک درخت کی سوکھی پتیوں کا رواں جس سے جلد میں سوزش پیدا ہوتی ہے (گٹھیا میں مفید ہے) -

**Moya,** *n.*: وہ کیچڑ جو کوہ آتش فشاں سے نکلتی ہے؛ آتش فشاں کی کیچڑ -

**Mozarab,** *n.*: مستعرب؛ ہسپانیہ کے شاہان مور کی عیسائی رعایا جسکو مذہبی آزادی حاصل تھی -

**Mozarabic,** *a.*: مستعربی -

*Mpret,* *n.*: البانیا کا فرمانروا

**Mr.**: دیکھو Mister -

**Mrs.** *n.*: بیگم؛ ان شریف خواتین کا لقب جن کے شوہر خطاب یافتہ نہ ہوں (شوہر کے خاندانی نام کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) -

*Mrs. Grundy*: دیکھو Grundyism -

**Much,** *a. & adv.*: (۱) بہت؛ بہت سا؛ بہت زیادہ؛ بسیار؛ کثرت سے - (۲) بہت؛ شدت سے - (۳) تقریباً؛ قریب قریب -

*he is not m. of a scholar*: وہ کوئی بڑا عالم نہیں ہے -

*he is too m. for me*: میں اس کے مقابلہ کا نہیں؛ وہ مجھ سے بڑھا ہوا ہے؛ وہ میرے بس کا نہیں -

*make m. of*: دیکھو Make -

*m. of a size*: قریب قریب برابر؛ تقریباً ایک ہی قد و قامت کے -

*think m. of*: دیکھو Think -

**muchly,** *adv.*: (مزاحاً) کثرت سے؛ بہت زیادہ -

**Muchness,** *n.*: (۱) کثرت؛ زیادتی؛ افراط؛ فراوانی؛ بہتات - (۲) بڑائی -

*much of a m.*: قریب قریب یکساں -

**Mucilage,** *n.*: (۱) (درختوں کا) لعاب؛ چیپ - (۲) گوند؛ صمغ - (۳) آنو وغیرہ؛ چپچپا مادہ جو انسان کے جسم سے نکلتا ہے -

**mucilaginous,** *a.*: لعاب دار؛ چیپ دار؛ لس دار؛ چپچپا؛ لزج -

**Muck,** *n.*: (۱) کھات؛ کھاد - (۲) کیچڑ؛ نجاست - (۳) (روز مرہ) مکروہ یا ناپاک چیز - (۴) (روز مرہ) میلا پن؛ گندگی -

*m.-rake*: کیچڑ جمع کرنے کا پھیا؛ (مجازاً) گندی جگہ -

*muckworm*: (۱) گبریلا؛ گوبر کا کیڑا - (۲) (مجازاً) کنجوس؛ مکھی چوس - (۳) آوارہ؛ لاوارث چھوکرا -

**mucky,** *a.*: میلا کچیلا؛ غلیظ؛ گندا -

**Muck,** *v. t. & i.*: (۱) گندہ کرنا؛ غلیظ کرنا؛ میلا کرنا - (۲) (عامیانہ) (کام کو) بگاڑنا؛ چٹ کردینا - (۳) (عامیانہ) منہ اٹھائے پھرنا؛ اِدھر اُدھر مارا مارا پھرنا -

**Mucker,** *n.*: (۱) پٹخنی - (۲) (مجازاً) افتاد؛ مصیبت -

*come a m.*: افتاد پڑنا؛ پٹخنی کھانا -

*go a m.*: فضول خرچی کرنا؛ روپیہ برباد کرنا -

**Muckle**: دیکھو Mickle -

**Mucous,** *a.*: (۱) لعابدار؛ لسدار؛ لزج؛ چیپ دار؛ چپچپا؛ آنو بھرا -

*m. membrane*: (۱) غشائے مخاطی - (۲) آنو کی جھلی -

**mucosity,** *n.*: لعابدار ہونا؛ لزوجت؛ چپچپا پن وغیرہ -

**Mucro,** *n.*: (نباتیات؛ حیوانیات) نکیلا حصہ؛ نکیلا عضو؛ نوک -

**mucronate,** *a.*: نکیلا؛ نوکدار -

**Mucus,** *n.*: لزوجت؛ لعاب؛ چیپ؛ آنو؛ بلغم وغیرہ چپچپا مادہ جو انسان کے جسم سے نکلتا ہے -

**Mud,** *n.*: (۱) گیلی مٹی؛ کیچڑ؛ کیچ - (۲) نکمی چیز؛ گندی بات؛ گندگی؛ کیچڑ -

*fling m., throw m.*: کیچڑ اچھالنا؛ بد نام کرنا -

*m.-bath*: معدنی چشموں کی کیچڑ میں غسل (وجع مفاصل کا علاج) -

*mudguard*: کیچ روک؛ مڈ گارڈ -

*mudlark*: کیچڑ میں رہنے والا؛ کیچڑ میں لوٹنے والا؛ لاوارث چھوکرا -

*m. pie*: گیلی مٹی کا سموسہ جو لڑکے کھیل میں بناتے ہیں -

*m. volcano*: وہ آتش فشاں جس میں سے کیچڑ نکلتی ہے -

*stick in the m.*: دیکھو Stick -

**Mudar,** *n.*: مدار کا درخت؛ ایک جھاڑی جو جزائر شرق الہند میں ہوتی ہے -

**Muddle,** *n.*: گڑبڑ؛ ابتری؛ گڈمڈ؛ خرابی؛ بدنظمی؛ بدترتیبی -

*make a m. of*: (کام کو) خراب کرنا؛ ابتر کرنا؛ چٹ کر دینا -

*muddle-headed*: بے وقوف؛ کورہ مغز -

*muddle-headedness*: بے وقوفی؛ احمق پن -

**Muddle,** *v. t. & i.*: (۱) مدہوش کرنا؛ بدمست کرنا - (۲) گڈمڈ کرنا؛ خلط ملط کرنا - (۳) کام بگاڑ دینا؛ چٹ کر دینا؛ ابتر کر دینا - (۴) بے تکے پن سے کام کرنا -

*m. on*: لشتم پشتم کام چلانا -

*m. through*: تیر تکے سے کام چلانا؛ باوجود غلطی پر غلطی کرنے کے کام نکال لے جانا -

**Muddy,** *a. & v. t.*: (۱) گدلا؛ کیچ بھرا؛ کیچڑ سے بھرا ہوا - (۲) (روشنی) دھندلی؛ میلی میلی - (۳) (آواز) بھاری - (۴) جس کے خیالات الجھے ہوئے ہوں؛ پریشان خیال - (۵) مبہم؛ غیر واضح - (۶) گدلا کرنا؛ کیچڑ بھرنا؛ دھندلا کرنا؛ (خیالات کو) الجھانا؛ مبہم کرنا -

**muddily,** *adv.*: گدلے پن سے؛ بھاری آواز سے؛ دھندلے پن سے؛ مبہم یا غیر واضح طور پر -

**muddiness,** *n.*: گدلا پن؛ دھندلا پن؛ بھاری پن (آواز کا)؛ غیر واضح ہونا -

**Mudir,** *n.*: مدیر؛ (ترکی) گاؤں کا مقدم؛ (مصر) صوبہ دار -

**Muezzin,** *n.*: مؤذن؛ اذان دینے والا -

**Muff,** *n.*: سموری یا اون کا استوانہ نما خول جسے عورتیں ہاتھوں کو گرم رکھنے کے لئے استعمال کرتی ہیں؛ سموری یا اونی دست پوش؛ مف -

*foot-m.*: اسی قسم کا خول پیروں کے لئے؛ پیروں کا مف -

**Muff,** *n. & v. t.*: (۱) بھدا؛ جو ورزشی کھیلوں میں سست

ہو ) ؛ بیوقوفی - (۲) چوک ' (خصوصاً) کرکٹ میں گیند جھیلنے میں چوکنا - (۳) چوکنا ( گیند جھیلنے میں ) ؛ اناڑی پن سے گیند چھوڑ دینا -

**muffish**, *a.*: بھدا ؛ بیوقوف ؛ بھدے پن کا ؛ بیوقوفی کا -

**Muffetee**, *n.*: اونی دھاگے کے کف جو کلائی میں پہنتے ہیں -

**Muffin**, *n.*: کلچہ -

*m.-bell*: گھنٹی جو کلچہ فروش بجائے -

*m.-man*: کلچہ فروش -

**Muffineer**, *n.*: وہ شیشی جس میں سے نمک یا شکر کلچے پر چھڑکتے ہیں ؛ نمک پاش یا شکر پاش -

**Muffle**, *n.*: جگالی کرنے والے اور کترنے والے جانوروں کے بالائی لب اور ناک کا موٹا حصہ -

**Muffle**, *n.*: (۱) چرمی دستانہ ( جو دیوانوں کے ہاتھوں پر چڑھا دیتے ہیں کہ کپڑے نہ پھاڑ سکیں ) - (۲) بغیر انگلیوں کا دستانہ - (۳) وہ ظرف جس میں کوئی چیز رکھ کر بھٹی میں گرم کریں - (۴) بھٹی کا خانہ جس میں مٹی کے کچے برتن پکائے جاتے ہیں -

**Muffle**, *v. t.*: (۱) (کپڑے سے) ڈھکنا، ڈھانپنا - (۲) (کسی کے سر پر) کپڑا ڈالنا تاکہ آواز نہ نکلنے پائے - (۳) (گھنٹی وغیرہ پر) کپڑا لپیٹ دینا یا منڈھ دینا تاکہ آواز دب جائے؛ کپڑا منڈھ کر آواز کو دبا دینا -

*muffled curse*: دبی آواز میں لعنت -

**Muffler**, *n.*: (۱) گلو پوش ؛ گلوبند - (۲) مکا بازی کا دستانہ ؛ دبیز دستانہ - (۳) کوئی چیز جس سے آواز دب جائے خصوصاً وہ گدی جو پیانو کے پردے اور تار کے بیچ میں رکھتے ہیں -

**Mufti**, *n.*: (۱) مفتی ؛ فتوی دینے والا - (۲) معمولی کپڑے ؛ سادے کپڑے ( وردی کے مقابلے میں ) -

**Mug**, *n.*: (۱) گلاس ؛ آبخورہ - (۲) پانی وغیرہ جو گلاس میں ہو - (۳) ایک مفرح شربت -

**Mug**, *n.*: ( عامیانہ ) احمق ؛ بے وقوف -

**Mug**, *v. i & t. & n.*: (۱) ( عامیانہ ) بڑی محنت سے پڑھنا ؛ رٹنا ؛ گھونٹنا - (۲) ( m. up ) ( کسی مضمون کا ) مطالعہ کرنا ؛ تیار کرنا - (۳) بہت پڑھنے والا ؛ رٹو ؛ رٹنے والا ؛ گھونٹنے والا -

**Mugger**, *n.*: مگر ؛ مگر مچھ -

**Muggins**, *n.*: (۱) سادہ لوح ؛ بے وقوف ؛ نادان - (۲) بچوں کا تاش کا کھیل - (۳) dominoes کا ایک کھیل -

**Muggletonian**, *a. & n.*: مگلٹونی ؛ مگلٹون کا مقلد ( Muggleton ایک درزی تھا جو مذہبی جنون کے باعث اپنے آپ کو سب سے بڑا اور آخری پیغمبر سمجھتا تھا ) -

**Muggy**, *a.*: (۱) مرطوب اور گرم ( موسم ) ؛ مرطوب اور گرمی کا ( دن ) - (۲) بند؛ جس میں دم گھٹتا ہو -

**mugginess**, *n.*: مرطوب گرمی ؛ گھٹن -

**Mugwump**, *n.*: ( ریاست ہائے متحدہ امریکہ میں ) (۱) بڑا آدمی - (۲) وہ شخص جو سیاسی پارٹیوں سے الگ رہتا ہو -

**Muhammadan**: دیکھو Mohammedan -

**Mulatto**, *n. & a.*: (۱) مخلوط یورپی اور حبشی نسل کی اولاد - (۲) گندمی رنگ کا -

**Mulberry**, *n.*: (۱) شہتوت کا درخت - (۲) اس کا پھل؛ شہتوت -

*m. bush*: بچوں کا ایک کھیل -

**Mulch**, *n. & v. t.*: (۱) گیلی پیال اور پتوں کا مرکب جو نئے پودوں کی جڑوں کی حفاظت کے لئے پھیلایا جاتا ہے - (۲) اس مرکب کے ذریعے پودوں کی حفاظت کرنا -

**Mulct**, *n. & v. t.*: (۱) جرمانہ - (۲) جرمانہ کرنا ؛ جرمانے کی سزا دینا - (۳) ( کسی شخص سے کوئی چیز ) چھین لینا -

**Mule**, *n.*: (۱) خچر - (۲) بے وقوف اور ضدی آدمی؛ اڑیل ٹٹو - (۳) دوغلا جانور یا پودا - (۴) ایک قسم کی کاتنے کی مشین -

*m. canary*: ایک دوغلا پرند -

**mulish**, *a.*: خچر جیسا ؛ بے وقوف اور ضدی ؛ اڑیل -

**mulishly**, *adv.*: احمقانہ ضد سے ؛ اڑیل پن سے -

**mulishness**, *n.*: خچر صفتی ؛ بے وقوفی کی ضد ؛ اڑیل پن -

**Mule**, *v. i.*: = Mewl

**Muleteer**, *n.*: خچر بان ؛ خچر والا -

**Mull**, *n.*: باریک سادہ ململ -

**Mull**, *n. & v. t.*: (۱) خرابی ؛ ابتری ؛ گڑبڑ - (۲) اناڑی پن سے چھوڑ دینا ( گیند وغیرہ ) ؛ کام خراب کر دینا -

**Mull**, *v. t.*: شراب یا بیر میں شکر، گرم مسالا ' انڈے کی زردی ملا کر ایک گرم آشام بنانا -

**Mullah, Moollah**, *n.*: ملا ؛ عالم ؛ عالم دین؛ فقیہ -

**Mullein**, *n.*: ایک بوٹی جس کی پتیاں نرم روئیں دار اور پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں -

**Muller**, *n.*: بٹا ؛ سل کا بٹا -

**Mullet**, *n.*: ملیٹ ؛ سمندر کی ایک مچھلی -

*Grey M.*: خاکستری ملیٹ مچھلی -

*Red M.*: سرخ ملیٹ مچھلی -

**Mulligatawny**, *n.* ( also *m. soup* ): ہند کا ایک چٹپٹا سوپ ( شوربا ) -

*m. paste*: وہ مسالا جو اس شوربے میں پڑتا ہے -

**Mulligrubs**, *n. pl.*: (۱) درد شکم ؛ درد معدہ - (۲) دل کا بیٹھا جانا ؛ افسردگی -

**Mullion**, *n.*: کھڑکی کی عمودی سلاخ -

**mullioned**, *a.*: سلاخدار -

**Mullock**, *n.*: (۱) معدن بے زر؛ کان جس میں سونا نہ ہو - (۲) فضلہ جو سونا نکالنے کے بعد بچ رہے - (۳) ( مقامی بولی ) فضلہ ؛ کوڑا ؛ کرکٹ -

**Multangular**, *a.*: کثیر الزوایا ؛ جس کے بہت سے زاویے ہوں -

**Multeity**, *n.*: کثرت اقسام ؛ گوناگونی ؛ بوقلمونی ؛ تنوع -

**Multi-**: سابقہ جو لاطینی زبان کے لفظ multus سے مشتق ہے اس کے معنی "بہت سے" ہیں -

*multicolour(ed)*: بہورنگی ؛ رنگا رنگ ؛ بوقلموں -

*multifid*: ( حیوانیات ' نباتیات ) بسیار زخم ؛ کئی حصوں میں شگافتہ -

*multiflorous*: کثیر گل ؛ ( وہ ٹہنی ) جس میں تین سے زیادہ پھول ہوں -

*multifoil*: ( قدیم ) کثیر ورق ؛ زیور جس میں پانچ سے زیادہ پتر ہوں ( چاندی سونے کے ) -

*multiform*: کثیرالانواع ؛ متلون -

*multiformity*: کثیرالانواعی ؛ تنوع -

*multilateral* : بسیار پہلو ؛ کثیرا لاضلاع -
*multimillionaire* : کروڑ پتی -
*multinomial* : ( جبر و مقا بلہ ) کثرالمقادیر -
*multiparous* : جھول میں بچے دینے والے ( جانور )؛ دو یا زیادہ بچے جننے والی ( عورت ) -
*multipartite* : جس کے بہت سے حصے ھوں -
*multivalve* : (جانور) جس کے خول میں کئی کھل مندن ھوں -
*multivocal* : (لفظ) جس کے کئی معنی نکلتے ھوں -
*multocular* : بسیار چشم ؛ کثیرالعیون ؛ بہت سے آنکھوں والا -
*multungulate* : کثیر ظلف جس کے کئی سم ھوں ( اور سب سے کام لیتا ھو) -

**Multifarious**, *a.* : (۱) کثیرالانواع ؛ مختلف ؛ گونا گوں ؛ بوقلموں؛ رنگ برنگ ؛ بھانت بھانت کا ؛ طرح طرح کا ؛ انواع و اقسام کا ؛ متنوع -
**multifariously**, *adv.* : طرح طرح سے ؛ مختلف انداز سے -
**multifariousness**, *n.* : گونا گونی ؛ بوقلمونی ؛ رنگا رنگی ؛ تنوع -

**Multiple**, *a.* & *n.* : (۱) مرکب ؛ کثیرالعناصر - (۲) انواع و اقسام کے ؛ گونا گوں ؛ مختلف - (۳) حاصل ضرب ؛ ضعف -
*Least Common M.* : ذواضعاف اقل (L.C.M.)

**Multiplex**, *a.* : مرکب ؛ مختلف العناصر ؛ کثیرالعناصر -

**Multiplicable**, *a.* : قابل ضرب ؛ ضرب دینے کے لائق -

**Multiplicand**, *n.* : مضروب ؛ جس کو ضرب دی جائے -

**Multiplication**, *n.* : (۱)(تعداد) بڑھنا ؛بڑھانا؛اضعاف-(۲) ضرب -
*m. table* : پہاڑے -
**multiplicative**, *a.* : اضعافی ؛ ضربی -

**Multiplicity**, *n.* : کثرت ؛ تنوع ؛ گو ناگونی -
*a, the, m. of* : ( کسی چیز کی ) تعداد کثیر

**Multiplier**, *n.* : (۱) تعداد بڑھانے والا وغیرہ - (۲) مضروب فیہ ؛ وہ عدد جس سے ضرب دی جائے - (۳) ( برق و مقناطیس ) ایک آلہ ( جس سے قرت یا برقی رو کی شدت بڑھائی جاتی ھے)؛ آلۂ شدت افزا -

**Multiply**, *v.t.* & *i* : (۱) ( ریاضی ) ضرب دینا - (۲) کثرت سے دینا ؛ پیش کرنا ( مثالیں وغیرہ ) - (۳) (جانوروں کی ) افزائش نسل کرنا - (۴) ( پودوں کی ) پود بڑھانا - (۵) ( جانوروں کی ) نسل کا بڑھنا ؛ افزائش نسل ھونا -
**multipliable**, *a.* : قابل افزائش ؛ قابل ضرب -

**Multitude**, *n.* : (۱) کثرت تعداد - (۲) تعداد کثیر - (۳) مجمع ؛ بھیڑ ؛ اژدحام ؛ جم غفیر ؛ جمگھٹ ؛ ھجوم ؛ انبوہ -
*the m.* : عوام الناس ؛ عوام
**multitudinous**, *a.* : کثیر ؛ بے شمار -
**multitudinously**, *adv.* : بہتات سے ؛ کثرت سے -
**multitudinousness**, *n.* : کثرت تعداد ؛ بے شمار ھونا -

**Multitudinism**, *n.* : مفاد جمہور کا نظریہ ؛ افادۂ جمہور کا اصول ؛ یہ اصول کہ جمہور کے مفاد افراد کے مفاد پر مرجح ھیں -
**multitudinist**, *n.* : افادۂ جمہور کا قائل یا حامی -

*Multum in parvo*, *n.* : (۱) کوزے میں دریا - (۲) ماقل و دل ؛ مختصر اور جامع -

**Multure**, *n.* : پسائی ( جو جنس کی صورت میں دی جائے ) ؛ اناج یا وہ آٹا جو پسائی میں دیا جائے ؛ پسنہارے کے حق کا غلہ یا آٹا -

**Mum**, *int.* & *a.* : -(m's. the word) (۱)چپ؛ خاموش؛ چپ رھو (۲) چپ ؛ خاموش ؛ قفل بدھن -

**Mum**, *v. i.* : چپ سوانگ کھیلنا ؛ خاموش نقل میں ایکٹ کرنا -
*mumchance* : ( قدیم ) چپ ؛ خاموش قفل بہ دھن -

**Mum**, *n.* : ( تاریخ ) ایک قسم کا بوزہ ( بیر شراب ) جو پہلے Brunswick میں بنتا تھا -

**Mum**, *n.* : = Mummy

**Mumble**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) منہ ھی منہ میں بولنا؛ بڑبڑانا - (۲) منہ ھی منہ میں کہنا ( کوئی بات ) - (۳) پوپلے منہ سے کھانا یا چبانا ؛ منہ بند کر کے کھانا - (۴) بڑبڑ ؛ پوپلے منہ کی بات جو اچھی طرح سمجھ میں نہ آے -

**Mumbo Jumbo**, *n.* : (۱) ممبو جمبو ؛ اھل افریقہ کا ایک مضحک شکل کا دیوتا - (۲) کوئی چیز جس کی کورانہ پرستش کی جائے ؛ دیوتا -

**Mummer**, *n.* : (۱) ( حقارت کے لئے) ناٹک والا ؛ ناٹک کا ایکٹر - (۲) ( تاریخ ) خاموش ایکٹر ؛ وہ ایکٹر جو چپ سوانگ میں ایکٹ کرتا تھا -

**Mummery**, *n.* : (۱) سوانگ ؛ بہروپیے کا تماشا - (۲) مضحکہ خیز رسم ؛ مہمل رسم ؛ مضحکہ خیز مذھبی رسم -

**Mummify**, *v. t.* : مومیا ' ممی ( mummy ) بنانا ؛ مومیانا ؛ لاش کو مسالہ لگا کر محفوظ رکھنا -
**mummification**, *n.* : مومیا ' ممی بنانا یا بنایا جانا -

**Mummy**, *n.* : (۱) ممی ؛ مومیا ؛ لاش جو مسالہ لگا کر محفوظ رکھی جاے - (۲) سکھائی ھوی لاش - (۳) کچومر - (۴) گہرا بادامی رنگ
*beat (thing) to a m.* : پیٹ کر کچومر بنا دینا -

**Mummy**, *n.* : ( چھوٹے بچے ) اماں ؛ ماں -

**Mump**, *v. i.* : (۱) آزردہ اور خاموش ھونا ؛ چپ چپ اور خفا خفا ھونا - (۲) مقطع بن بیٹھنا -
**mumping**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Mump**, *v.i* . : بھیک مانگنا ؛ بھیک مانگتے پھرنا؛ دریوزہ گری کرنا -

**Mumps**, *n.pl.* : (۱) گلسوئے؛ گلپھڑے - (۲) روٹھنا ؛ آزردگی ؛ خفگی -
**mumpish**, *a.* : تنک مزاج ؛ ذراسی بات پر روٹھنے والا -

**Munch**, *v. t.* & *i* : چبانا ؛ چباکر کھانا -

**Munchausen**, *n.* : (۱) بیرن منش ھاؤزن ایک جرمن R.E.Raspe نامی کی کتاب کا ھیرو جس کے متعلق بیحد مبالغہ آمیز قصے بیان کئے گئے ھیں - (۲) نہایت مبالغہ آمیز قصہ -

**Mundane**, *a.* : (۱) دنیوی ؛ دنیاوی ؛ اس دنیا کے متعلق - (۲) کائنات کا -
**mundanely**, *adv.* : دنیاوی حیثیت سے ؛ دنیوی طور پر -
**mundaneness**, *n.* : دنیاوی ھونا -

**Mundungus**, *n.* : ( قدیم ) بدبودار تمباکو -

**Mungo**, *n.* : منگو ؛ ایک قسم کا جھڑ جھڑا کپڑا -

**Municipal**, *a.* : بلدی ؛ حکومت بلدی کا ؛ بلدیہ کے متعلق -
*m. law* : ملکی قانون؛ قومی قانون (بین الاقوامی کے مقابلے میں) -

**municipalism**, *n.* : بلدی حکومت کا اصول -

**municipalist**, *n.* : بلدی حکومت کا قائل -

**municipalize**, *v. t.* : بلدیہ بنانا ؛ بلدی حکومت کے قانون کے تحت میں لانا -

**municipally**, *adv.* : بلدیے کے ذریعے سے ؛ بلدیے کے طریقے سے -

**Municipality**, *n.* : بلدیہ ؛ انتظام شہر کی کمیٹی -

**Munificent**, *a.* : حاتم وقت ؛ نہایت فیاض ؛ لکھ لٹ ؛ فیاضانہ ؛ حاتمانہ -

**munificence**, *n.* : حاتمی ؛ سخاوت ؛ شاہانہ فیاضی -

**munificently**, *adv.* : حاتمی شان سے ؛ اس سخاوت سے ؛ شاہانہ فیاضی سے -

**Muniment**, *n.* (usu. pl.). : (۱) (عموماً جمع) اسناد حقوق و مراعات ؛ التمغا وغیرہ -

**Munition**, *n.* & *v. t.* (pl. exc. in comb): (۱) سلاح جنگ ؛ اسلحہ ؛ سامان جنگ ؛ ذخائر حرب ؛ گولہ بارود - (۲) سامان جنگ بہم پہنچانا ؛ سامان جنگ سے آراستہ کرنا ؛ گولہ بارود یا اسلحہ مہیا کرنا -

**munitioner**, *n.* : اسلحہ سازی کے کار خانے کا مزدور -

**Munnion** : = Mullion

**Muntjak**, *n.* : ایک قسم کا چھوٹا سا ایشیائی ہرن ؛ چکارا -

**Muntz**, *n.* : ایک دھات جو تانبے کے میل سے بنتی ہے -

**Murage**, *n.* : (تاریخ) فصیلانہ ؛ وہ محصول جو شہر کی فصیلوں کی مرمت کے لئے وصول کیا جاتا تھا -

**Mural**, *a.* : دیوار کا ؛ جداری -

*m. crown* : (تاریخ قدیم روما) وہ مکٹ جو محصور شہر کی فصیل سب سے پہلے چڑھنے والے سپاہی کو اعزاز کے طور پر دیا جاتا تھا -

*m. paintings* : نقش و نگار دیوار ؛ جداری تصویریں -

**Muratorian**, *a.* : موریٹوری کا : Muratori (ایک اطالوی عالم تھا جو سنہ ۱۷۵۰ میں فوت ہوا) -

*M. fragment* or *canon* : مغربی کلیسا کی پہلی فہرست انجیل -

**Murder**, *n.* : قتل ؛ قتل عمد -

*cry blue m.* : خواہ مخواہ شور مچا دینا -

*judicial m.* : دیکھو Judicial -

*m. will out* : خون سر چڑھ کر بولتا ہے ؛ خون چھپا نہیں رہ سکتا -

*the m. is out* : معمہ حل ہوگیا ؛ راز کھل گیا -

**Murder**, *v. t.* : (۱) مار ڈالنا ؛ قتل کرنا ؛ خون کرنا ؛ بے رحمی سے قتل کرنا - (۲) (کام کو) ستیاناس کرنا ؛ برباد کرنا ؛ (لفظ یا عبارت کو) مسخ کردینا ؛ (زبان کی) ٹانگ توڑنا -

**murderer**, *n.* : قاتل ؛ خونی ؛ سفاک -

**murderess**, *n.* : قاتلہ ؛ خون کرنے والی -

**Murderous**, *a.* : (۱) قاتلانہ ؛ سفاکانہ - (۲) آمادۂ قتل ؛ خون خوار - (۳) خونی ؛ خونریز ؛ سفاک (تلوار وغیرہ) -

**murderously**, *adv.* : قاتلانہ ؛ سفاکانہ ؛ خونخوارانہ -

**Mure**, *v. t.* : محبوس کرنا ؛ قید کرنا ؛ بند کرنا -

**Murex**, *n.* (pl. -ices, -exes) : صدف ماہی جس سے ارغوانی رنگ نکلتا ہے -

**Muriate**, *n.* : (تجارت) کلورائڈ ؛ نمک کے تیزاب کا مرکب -

**Muriatic**, *a.*, *M. acid* : (تجارت) نمک کا تیزاب -

**Murk, mirk**, *a.* : (قدیم ؛ شعر) تاریک ؛ اندھیرا ؛ کہریلا ؛ دھندلا -

**Murky**, *a.* : (۱) تاریک ؛ اندھیرا - (۲) گھٹا ٹوپ (اندھیرا) -

**murkily**, *adv.* : دھندلے پن سے ؛ تاریکی کے ساتھ -

**murkiness**, *n.* : تاریکی ؛ دھندلا پن -

**Murmur**, *n.* : (۱) پانی کے بہنے کی آواز ؛ سرسراہٹ - (۲) بڑبڑاہٹ ؛ کڑکڑاہٹ - (۳) وہ لفظ یا بات جو آہستہ سے کہی جائے ؛ جنبش لب -

**murmurous**, *a.* : سرسراہٹ کی ؛ بڑبڑ کی (آواز) ؛ ہونٹوں میں کہی ہوئی (بات) -

**murmurously**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Murmur**, *v. i.* & *t.* : (۱) (پانی کا) سر سر بہنا ؛ سرسرانا ؛ سرسراہٹ کی آواز پیدا کرنا - (۲) کڑکڑانا ؛ بڑبڑانا -

**Murphy**, *n.* : (عامیانہ) آلو -

**Murrain**, *n.* : جانوروں کی ایک متعدی بیماری -

*a m. on you* : خدا تجھ سے سمجھے ؛ خدا تجھے غارت کرے -

**Murrey**, *a.* & *n.* : (قدیم) (۱) شہتوت کے رنگ کا ؛ ارغوانی - (۲) شہتوت کا رنگ ؛ ارغوانی رنگ -

**Murrhine**, *a.*, *M. glass* : ایک طرح کا معدنی شیشہ جو fluorine سے بنتا ہے -

**Muscadine**, *n.* : مشکبو انگور ؛ ایک قسم کا انگور جس میں مشک کی خوشبو آتی ہے -

**Muscardine**, *n.* : ریشم کے کیڑوں کی بیماری -

**Muscat, Muscatel, -del**, *nn.* : (۱) مشکبو انگور - (۲) اس کی شراب - (۳) اس کی کشمش -

**Muscle**, *n.* : عضلہ ؛ پٹھا -

*do not move a m.* : بالکل بےحس و حرکت رہو ؛ مطلق جنبش نہ کرو -

**muscleless**, *a.* : بے عضلات -

**Muscology**, *n.* : تعاریات ؛ کائی وغیرہ کے متعلق معلومات -

**muscologist**, *n.* : تعاریات دان -

**Muscovado**, *n.* : کچی شکر ؛ کھانڈ -

**Muscovite**, *n.* : ابرق -

**Muscovite**, *n.* & *a.* : (قدیم) روسی -

**Muscovy**, *n.* : (قدیم) روس -

*M. duck* : = Musk-duck

**Muscular**, *a.* : (۱) عضلاتی ؛ پٹھوں کا - (۲) مضبوط ؛ گٹھا ہوا ؛ گٹھیلا -

*m. Christianity* : عیسوی مذہب کا وہ نصب العین جو Kingsley کی کتابوں میں پیش کیا گیا ہے -

**muscularity**, *n.* : (جسم کی) مضبوطی ؛ گٹھیلا پن -

**Musculature**, *n.* : (جسم یا عضو کا) نظام عضلات -

**Muse**, *n.* : (شعر) شاعر -

*The Mm.* : (یونانی دیو مالا) نو بہنیں جو زیوس (zeus) اور نیموسین (Mnemosyne) کی لڑکیاں ہیں ان میں سے ہر ایک فنون لطیفہ میں سے کسی ایک کی دیوی سمجھی جاتی تھی -

*the m.* : شاعری کی دیوی ؛ روح شاعر ؛ شاعر کی طبع خدا داد -

**Muse**, *v. i.* & *n.* : (۱) غور کرنا ؛ غور و فکر کرنا ؛ غور و خوض کرنا - (۲) محویت کے عالم میں دیکھنا - (۳) (قدیم) محویت ؛ استغراق -

**Musette**, *n.* : (۱) ایک قسم کا bagpipe - (۲) ایک طرح

کی دھیمی لے - (۳) وہ ناچ جو اس گت کے ساتھ ہوتا ہے -
(۴) آرگن باجے کا پردہ -

**Museum,** *n.* : عجائب خانہ ؛ عجائب گھر -

**Mush,** *n.* : (۱) ملائم گودا ؛ نرم مغز - (۲) (شمالی امریکہ میں) ایک قسم کا دلیا ؛ لپسی -

**mushiness,** *n.* : نرم گودے کی طرح پلپلا ہونا ؛ لپسی کی طرح ہونا -

**mushy,** *a.* : لپسی جیسا ؛ نرم گودے کی طرح پلپلا -

**Mush,** *n.* : (۱) (عامیانہ) چھتری ؛ چھاتا - (۲) (کرائے کی) گاڑی والا ؛ گاڑی کا مالک -

**Mushroom,** *n. & v. i*: (۱) سماروغ ؛ فطر ؛ ککر متا ؛ کلاہ باراں ؛ سانپ کی چھتری (خصوصاً وہ اقسام جو کھائی جاتی ہیں) - (۲) نو دولت ؛ نیا نواب ؛ کل کا رئیس - (۳) (روزمرہ) عورتوں کی چٹائی کی ٹوپی جس کا کنارہ نیچے کی طرف مڑا ہوا ہوتا ہے - (۴) فطر کے پودے جمع کرنا - (۵) بندوق کی گولی کا پھیل کر چپٹا ہو جانا -

*m. growth* : برساتی مینڈک کی طرح پیدا ہوجانا ؛ برساتی مینڈک کی سی پیداوار -

**Music,** *n.*: (۱) علم موسیقی - (۲) موسیقی راگ ؛ نغمہ ؛ سرود - (۳) کوئی خوش گوار آواز - (۴) تحریر نغمہ ؛ نقش نغمہ -

*face the m.*: حریفوں کا مردانہ وار مقابلہ کرنا ؛ مخالفت یا نکتہ چینی سے نہ گھبرانا -

*m.-hall* : سرود خانہ (جہاں ناچ گانا وغیرہ ہوتا ہے) -

*m.-stool* : پیانو کی تپائی (جو پیانو کے ساتھ لگائی جاتی ہے اور اس پر بیٹھ کر بجاتے ہیں) -

*rough m.*: شور و غوغا ؛ ہنگامہ -

*set to m.* : (نظم وغیرہ کو) نغمے میں ڈھالنا ؛ تحریر نغمہ کو ترتیب دینا -

**Musical,** *a.*: (۱) موسیقی کا ؛ راگ کا ؛ سرود کا ؛ گانے بجانے کا - (۲) شیریں ؛ سریلی ؛ خوش الحان - (۳) شائق موسیقی ؛ ماہر موسیقی - (۴) نغمے میں ڈھلا ہوا - (۵) جس کے ساتھ نغمہ و ساز ہو ؛ بانغمہ و ساز ؛ سرود آگین - (۶) (ذوق ، تمیز ، بصیرت) جس سے موسیقی کو سمجھ کر لطف اٹھایا جائے -

*m.-box* : دستی آرگن باجا -

*m. chairs* : کرسی بدلنے کا کھیل (جتنے لوگ کھیلتے ہیں ان کی تعداد سے ایک کرسی کم رکھی جاتی ہے باجے کے بند ہوتے ہی ہر شخص ایک کرسی پر بیٹھتا ہے جو رہ جاتا ہے وہ کھیل سے خارج کردیا جاتا ہے اور ایک کرسی بھی کم ہو جاتی ہے آخر میں ایک شخص سب سے جیت جاتا ہے) -

*m. glasses* : ایک باجا جس میں شیشے کی نلیوں سے سر پیدا ہوتے ہیں ؛ سرود شیشہ -

**musicality,** *n.* : موسیقیت ؛ خوش الحانی ؛ سریلا پن ؛ خوش گلوئی -

**musicalness,** *n.* : خوش الحانی ؛ سریلا پن ؛ موسیقی کا شوق یا مادہ -

**musically,** *adv.*: ازروئے موسیقی ؛ سریلی آواز میں ؛ خوش الحانی سے -

**Musicale,** *n.*: محفل موسیقی -

**Musician,** *n.*: موسیقی دان ؛ ماہر موسیقی ؛ راگ ودوان ؛ گان ودوان ؛ گانے بجانے کا واقف ؛ گویا ؛ مطرب ؛ مغنی ؛ گائن ؛ کلاونت ؛ سازندہ ؛ سازنواز ؛ سارنگیہ ؛ بجنتری -

**Musk,** *n.*: (۱) مشک ؛ مسک - (۲) مشکبو پودا ؛ ایک پودا جس میں مشک کی سی خوشبو ہوتی ہے -

*m.-deer* : آہو مشک بو ؛ مشک آہو -

*m.-duck* : (۱) امریکا کے گرم خطوں کی بطخ - (۲) آسٹریلیا کی بطخ (جس کے نر میں مشک کی سی خوشبو ہوتی ہے) -

*m. melon* : خربوزہ -

*m.-ox* : امریکا کے منجمد خطوں کا بیل جس میں مشک کی سی خوشبو ہوتی ہے ؛ مشک گاو -

*m.-rat* : (۱) چھچھوندر - (۲) اس کی کھال -

*m.-rose* : جھاڑی دار گلاب جس میں بڑے بڑے سفید پھول آتے ہیں -

*m.-tree, m.-wood* . درخت جس میں مشک کی سی خوشبو ہوتی ہے -

**musky,** *a.* : مشکیں ؛ مشک بو ؛ مشک کا سا -

**Musket,** *n.*: پیدل سپاہیوں کی دستی بندوق (جو ہاتھ سے بھری جاتی تھی اب استعمال نہیں ہوتی) -

*m.-shot* : (۱) دستی بندوق کا فیر - (۲) اس بندوق کی زد -

**Musketeer,** *n.*: بندوقچی ؛ تفنگ چی -

**Musketry,** *n.*: (۱) دستی بندوقیں ؛ دستی بندوقوں کا مجموعہ - (۲) بندوق چلانے کا فن ؛ بندوق بازی - (۳) بندوقچیوں کا دستہ - (۴) بندوق بازی یا نشانہ بازی کی تعلیم یا مشق -

**Muslim:** دیکھو Moslem -

**Muslin,** *n.*: (۱) ململ ؛ تن زیب وغیرہ -

*bit of m.*: (روزمرہ) عورت ؛ لڑکی

*m.-de-laine* : دیکھو Mousseline -

**muslined,** *a.*: جس میں ململ یا تن زیب لگی ہو -

**Muslinet,** *n.*: موٹی ململ -

**Musmon** : = Moufflon

**Musquash,** *n.*: چھچھوندر یا اس کی سمور -

*Mussal,* *n.*: (انگلوانڈین) (۱) مشعل - (۲) مشعلچی -

*mussalchu* : مشعلچی ؛ مشعل بردار -

**Mussel,** *n.*: دھرے کھل منہ کا صدفیہ ؛ سیپ کی قسم کا کیڑا -

*Fresh-water M.*: دریائی صدفیہ -

*m. plum* : گہرے ارغوانی رنگ کا آلوچہ -

*Sea M.*: بحری صدفیہ -

**Mussulman,** *n. & a.* (pl.-mans) : مسلمان ؛ مسلم -

**Must,** *n.*: (۱) تازہ شراب - (۲) کچی شراب -

**Must,** *n.*: پھپھوندی -

**Must,** *a. & n.*: (۱) مست (ہاتھی یا اونٹ) - (۲) مستی -

**Must,** *v. auxil* : چاہئے ؛ لازم ہے ؛ ضروری ہے ؛ فرض ہے -

*he m. be mad* : وہ یقیناً پاگل ہے -

*you m. be aware of it* : تم اس سے ضرور واقف ہوگے -

*you m. find it* : تمہیں یہ ضرور ڈھونڈھنا چاہیئے ؛ تمہیں ڈھونڈھنا پڑے گا -

*you m. have knwon quite well what I meant* : تم یقیناً اچھی طرح جانتے تھے کہ میرا مفہوم کیا تھا -

*you m. have caught it if you had run*: اگر تم دوڑتے تو اس کو ضرور پکڑ لیتے -

*you m. know* : نہیں یہ جاننا چاہئے؛ میں تم سے کہے دیتا ہوں -

*you m. lose, whichever happens* : ہر صورت میں تمہارا نقصان لازمی ہے -

**Mustachio,** *n.* : ( قدیم ) مونچھ ؛ بروت -

**Mustang,** *n.*: مستانگ ؛ مکسیکو اور کیلیفورنیا کا جنگلی گھوڑا -

*m. grape* : Texas کا سرخ چھوٹا انگور -

**Mustard,** *n.* : رائی -

*French m.* : سر کہ ملی رای -

*grain of m. seed*: ذراسی چیز جو بڑھ کر بہت بڑی ہوسکتی ہے -

*m. & cress* : ایک قسم کا سلاد جو کاہو اور سفید رای کی کونپلوں سے تیار ہوتا ہے -

*m. plaster* : رائی کا ضماد یا لیپ -

*m.-pot* : رائی دان ( جو کھانے کی میز پر رکھتے ہیں ) -

**Muster,** *n.* : (۱) ( فوج وغیرہ کی ) حاضری ؛ موجودات ؛ جائزہ - (۲) اجتماع ؛ مجمع -

*m.-book* : وہ رجسٹر جس میں سپاہیوں کے نام درج ہوں ؛ سپاہیوں کا رجسٹر ؛ فرد افواج -

*m.-roll* : وہ کتاب جس میں جہاز یا فوج کے افسروں اور سپاہیوں کے نام ہوں ؛ فرد ملازمان فوج ؛ فرد ملازمان جہاز -

*pass m.* : پاس ہونا ؛ پسند ہونا ؛ منتخب ہونا -

**Muster,** *v. t. & i.* : (۱) موجودات لینا ؛ چہرہ لکھنا - (۲) جمع ہونا یا کرنا - (۳) ہمت ؛ قوت وغیرہ بہم پہنچا ( عموماً up کے ساتھ ) -

**Musty,** *a.* : (۱) جس میں پھپھوندی لگ گئی ہو ؛ پھپھوندی لگا - (۲) باسی ؛ ایسا ہوا - (۳) بوسیدہ ؛ فرسودہ ؛ دقیانوسی -

**mustiness,** *n.* : پھپھوندی لگا ہونا ؛ باسی پن ؛ بوسیدگی ؛ فرسودگی -

**Mutable,** *a.* : قابل تغیر ؛ متغیر ؛ تغیر پذیر ؛ تبدیل پذیر ؛ بدلنے والا ؛ متلون ؛ غیر مستقل مزاج ؛ بے استقلال -

**mutability,** *n.*: تبدیل پذیری ؛ تغیر پذیری ؛ بے استقلالی ؛ تلون -

**Mutation,** *n.* : (۱) تغیر ؛ تبدل ؛ تبدیلی ؛ ترمیم - (۲) ( حیاتیات ) تبدیل نوع ؛ انقلاب نوعی -

*Mutatis mutandis, adv.* : ( دو چیزوں کے تقابل میں ) جزوی اختلافات کو ملحوظ رکھتے ہوئے ؛ مناسب تغیر تبدل کے ساتھ -

**Mutch,** *n.* : ( اسکاچستان ) عورتوں یا بچوں کی ٹوپی -

**Mute,** *a. & n.*: (۱) خاموش ؛ چپ ؛ ساکت - (۲) گونگا ؛ گنگ ؛ لال - (۳) غیر ناطق ؛ صامت ؛ بے زبان - (۴) ( حرف ) بے آواز ؛ بے صوت ؛ مختفی - (۵) ( شکاری کتا ) خاموش ؛ جو بھونکتا نہ ہو - (۶) جو زبان حال سے کہا جائے ؛ زبان بے زبانی کا - (۷) ساکت و صامت ؛ صم بکم - (۸) حرف بے صوت - (۹) گونگا آدمی - (۱۰) خاموش سوانگ کا ایکٹر - (۱۱) گونگا تارکر - (۱۲) کرائے کا ماتم دار ( جو جنازے کے ساتھ ہوتا ہے ) - (۱۳) آواز روک گدی وغیرہ جو باجوں میں لگا دیتے ہیں -

*m. adoration* : خاموش پرستش یا محبت؛ بے زبانی کا عشق -

*m. appeal* : خاموش التجا ؛ زبان حال کی التجا -

*m. consonants* : بے صوت حروف صحیح ( b, p, ph, d, t, th, k, g ) -

*stand m. of malice* : ( قانون ) بالقصد صفائی پیش کرنے سے انکار کرنا -

**mutely,** *adv.* : خاموشی سے ؛ چپ چاپ ؛ زبان حال سے ؛ زبان بے زبانی سے -

**muteness,** *n.* : بے آواز ہونا ؛ بے صوت ہونا ؛ صامت ہونا ؛ خاموشی ؛ گونگا پن -

**Mute,** *v. t.* : آواز کو دبانا ؛ کسی باجے کی آواز کو دھیما کرنا -

**Mute,** *v. i. & t.* : ( پرندوں ) کا بیٹ کرنا ؛ چرکنا -

**Mutilate,** *v. t.* : (۱) کوئی عضو کاٹ ڈالنا ؛ ہاتھ پیر کاٹ ڈالنا ؛ بیکار کردینا - (۲) کتاب کے نقش حصے کو نکال کر عبارت کو ناقص کر دینا ؛ ( عبارت میں ) کاٹ چھانٹ کرکے مسخ کر دینا -

**mutilation,** *n.* : قطع و برید ؛ کاٹ چھانٹ ؛ قطع اعضا ؛ بیان یا رت کو مسخ کرنا -

**mutilator,** *n.* : کاٹ چھانٹ کرنے والا ؛ قطع و برید کرنے والا ؛ قاطع اعضا

**Mutineer,** *n.* : بغاوت کرنے والا ؛ باغی ( سپاہی وغیرہ ) -

**Mutinous,** *a.* : بغاوت انگیز ؛ باغی ؛ باغیانہ -

**mutinously,** *adv.*: باغیانہ ؛ سرکشانہ -

**Mutiny,** *n. & v. i.*: (۱) غدر ؛ بغاوت ( فوج وغیرہ کی ) - (۲) غدر برپا کرنا ؛ باغی ہونا -

*Indian M.* : غدر ہندی ( غدر سنہ ۱۸۵۷ ع ) -

*M. Act* : قانون بغاوت ( بحری اور بری فوج کا اب قانون سنہ ۱۸۸۱ ع فوج میں ضم ہوگیا ہے ) -

**Mutism,** *n.* : (۱) خاموشی ؛ سکوت - (۲) گونگا پن - (۳) بے صوت ہونا ؛ بے آواز ہونا - (۴) بے تعلق ہونا ؛ بے زبانی -

**Muto-**: ( سابقہ ) لاطینی لفظ mutare سے مشتق ہے جس کے معنی " تغیر " ہیں -

*mutograph* : (۱) متحرک چیزوں کی تصویر لینے کا آلہ ؛ حرکت نگار - (۲) اس آلے سے تصویر لینا -

*mutoscope* : وہ آلہ جس سے متحرک تصویریں دکھاتے ہیں ؛ حرکت نما -

*mutoscopic* : حرکت نما کا -

**Mutter,** *v. i. & t. & n.* : (۱) بڑبڑانا ؛ منہ ہی منہ میں بولنا - (۲) کڑکڑانا ؛ بڑبڑ کرنا ؛ چپکے چپکے شکایت کرنا - (۳) منہ ہی منہ میں کہنا ؛ ( کوئی بات ) آہستہ سے کہنا - (۴) ( مجازاً ) چپکے سے کہنا ؛ کان میں کہنا؛ کان میں پھونکنا - (۵) بڑبڑاہٹ - (۶) وہ الفاظ جو بڑبڑا کر کہے جائیں ؛ بڑبڑ -

**Mutton,** *n.* : (۱) بھیڑ کا گوشت ؛ بکری کا گوشت - (۲) (مزاحاً) بھیڑ

*dead as m.* : بالکل مردہ

*eat one's m.* : کسی کے ساتھ کھانا کھانا -

*m. chop* : (۱) مٹن چاپ ؛ گوشت کے تلے ہوئے پارچے - (۲) گل مچھے

*to our mm.* : ( فرانسیسی محاورہ ) باز آمدم برسر مطلب -

**muttony,** *a.* : بھیڑ کے گوشت کا سا -

**Mutual,** *a.* : (۱) طرفین کا ؛ جانبین کا ؛ باہمی ؛ آپس کا ؛ ایک دوسرے کا - (۲) ( غلط استعمال ) مشترکہ -

*m. admiration society* : وہ حلقہ جس میں لوگ ایک دوسرے کو آسمان پر چڑھاتے ہیں ؛ وہ حلقہ جس کے اندر من ترا حاجی بگوئم تو مرا حاجی بگو کا عملہ ہو -

*m. terms* : ( جس کے مطابق فریقین بجائے نقد معاوضے کے ایک دوسرے کا کام کردیں) مبادلۂ خدمت یا مبادلۂ محنت کا طریقہ -

**mutuality**, *n.* : طرفین سے ہونا ؛ جانبین سے ہونا -

**mutually**, *adv.* : آپس میں ؛ باہمی طور پر ؛ فی ما بین ؛ طرفین سے ؛ جانبین سے ؛ دونو طرف سے ؛ ایک دوسرے سے -

**Mutualism**, *n.* : نظریۂ احتیاج باہمی ؛ یہ نظریہ کہ انسان کی فلاح کے لئے ایک دوسرے کا محتاج ہونا ضروری ہے -

**mutualist**, *n.* : نظریۂ احتیاج باہمی کا قائل -

**Mutule**, *n.* : ( فن تعمیر ) وہ بریکٹ جو ڈوری ( Doric ) کارنس سے مطابقت رکھتا ہے -

**Muzhik** : دیکھو Moujik -

**Muzz**, *v. t.* : (۱) ( عامیانہ ) شراب پلا کر دھت کر دینا - (۲) نڈھال کر دینا ؛ سست کر دینا ؛ افسردہ کر دینا ؛ مست کرنا -

**Muzzle**, *n.* : (۱) منہ ؛ تھوتھنی - (۲) بندوق کی نال کا منہ ؛ دہانہ - (۳) ( جانوروں کا ) منہ بند ؛ منہ چھینکا -

*m. loader* : منہ بھرنی ؛ وہ بندوق جو منہ کی طرف سے بھری جاتی ہے -

**Muzzle**, *v. t.* : (۱) ( جانور کا ) منہ بند کرنا ؛ منہ بند چڑھانا ؛ چھینکا چڑھانا - (۲) زبان بندی کرنا ؛ تقریر اور تحریر کی ممانعت کرنا - (۳) ( بادبان ) لپیٹنا -

**Muzzy**, *a.* : (۱) نشے میں دھت - (۲) نڈھال ؛ سست ؛ افسردہ -

**muzzily**, *adv.* : پژمردہ ؛ سست ؛ پست -

**muzziness**, *n.* : (۱) نشہ میں بہک جانا - (۲) افسردگی ؛ پژمردگی -

**My**, poss. adj. of Ist pers. sing. ( *with abs. form mine* ) . میرا ؛ میرے ؛ میری -

**Myalgia**, *n.* : پٹھوں کی گنٹھیا ؛ عضلاتی گنٹھیا -

**Myalism**, *n.* : ایک قسم کا جادو جو جزائر غرب الہند میں رائج ہے -

**Myall**, *n.* : اسٹریا کے ببول کی خوشبو دار لکڑی جس سے پائپ بنتے ہیں -

**Mycelium**, *n.* : فطرومہ ؛ چھوٹا سفید ریشہ جس سے سانپ کی چھتری کے قسم کے پودے اگتے ہیں -

**mycelial**, *a.* : فطرومی -

**Mycenaean**, *a.* : ( آثار قدیمہ ) قدیم اخیائی تہذیب کا ( جو یونانیوں سے پہلے تھی اس کے آثار یونان میں Mycenae میں ملتے ہیں ) -

**Mycetoma**, *n.* : ایک طرح کا داد جو ہاتھ یا پیر میں ہوجاتا ہے -

**Mycology**, *n.* : فطریات ؛ سانپ کی چھتری کی طرح کے پودوں کا مطالعہ -

**mycologist**, *n.* : ماہر فطریات -

**Mycosis**, *n.* : ایک طرح کا داد -

**Myelitis**, *n.* : ورم نخاع -

**Mylodon**, *n.* : میلوڈن ؛ ایک دیو پیکر دودھ پلانے والا جانور جو اب معدوم ہے -

**Myna** : Mina --

**Mynheer**, *n* : ہالستان ( ہالینڈ ) کا باشندہ ؛ ہالستانی -

**Myo-** ( سابقہ ) یونانی لفظ mus muos سے مشتق ہے جس کے معنی ' عضلہ ' ہیں -

*myocardium* : وہ عضلاتی مادہ جس سے دل بنا ہے ؛ عضلات قلب -

*myocarditis* : ورم عضلات قلب -

*myology* : علم العضلات -

**Myope**, *n.* : (۱) وہ شخص جس کی نظر کمزور ہو ؛ کم نظر شخص - (۲) چندھا ؛ ضعیف البصر -

**myopia**, *n.* : چندھا پن ؛ ضعف البصر -

**myopic**, *a.* : ضعیف البصر -

**myopy**, *n.* : ضعف بصر -

**Myosis**, *n.* : آنکھ کی پتلی کا سکڑ جانا -

**myotic**, *a.* : مردم چشم کے سکڑنے کے متعلق یا جو اس کا باعث ہو -

**Myosote**, *n.* : = Forget-me-not

**Myosotis**, *n.* : ایک چھوٹا پودا جس کے پھول نیلے ' سرخ یا سفید ہوتے ہیں -

**Myriad**, *a. & n.* : ( شعر و خطاب ) (۱) دس ہزار ۔ (۲) بے شمار ؛ لا تعداد ؛ ہزاروں ؛ لاکھوں ؛ کروڑوں -

**Myriapod**, *a. & n.* : کھنکھجورا ؛ ہزار پا -

**Myriorama**, *n.* : ایک قسم کا کھیل یا تماشہ جس میں بہت سے مناظر یا تصویریں ہوتی ہیں

**Myrmidon**, *n.* : (۱) مرمیڈن ؛ تھسلی کی اس جنگجو قوم کا فرد جو Achilles کے ساتھ تھی - (۲) بدمعاش ؛ شہدا ؛ کرائے کا گنڈا ؛ گرگا - (۳) کمینہ نوکر ؛ بدذات نوکر -

*m. of the law* : پولیس والا ؛ دیوانی کا چپراسی ؛ عدالت کا گرگا -

**Myrobalan**, *n.* : ہڑ ؛ ہلیلہ ؛ زنگی ہڑ -

**Myrrh**, *n.* : مر ؛ لوبان کی طرح کا خوشبودار گوند ؛ (ہندی) بول -

**myrrhic**, *a.* : مر کے متعلق یا اس کا -

**myrrhy**, *a.* : جس میں مر ہو -

**Myrrh**, *n.* : ایک خوشبودار پودا -

**Myrtle**, *n.* : مہندی ؛ حنا ؛ آس -

*Common M.* : سفید پھول کی مہندی -

**Myself**, *pron.* : میں خود ؛ میں نے خود ؛ میں نے اپنے آپ کو -

*I am not m.* : میں اپنے آپے میں نہیں ہوں -

**Mystagogue**, *n.* : مرشد ؛ پیرطریقت ؛ علوم باطنی کا استاد ؛ (قدیم یونانی) وہ گرو جو اپنے چیلوں کو Eleusinian اسرار کی تعلیم دیتا تھا -

**mystagogic(al)**, *a.* : مرشدانہ -

**Mysterious**, *a.* : (۱) پر اسرار - (۲) وہ شخص جسے ہر بات کو ایک راز بنا لینے میں لطف آئے ؛ راز پسند شخص -

**mysteriously**, *adv.* : پر اسرار طریقے پر ؛ راز پسندی کے انداز سے -

**mysteriousness**, *n.* : پر اسرار ہونا ؛ ہر بات کو ایک راز بنا لینا ؛ راز پسندی -

**Mystery**, *n.* : (۱) راز ؛ بھید ؛ سر ؛ معما ؛ چیستان - (۲) پردۂ خفا ؛ پردۂ راز - (۳) معمولی سی بات کو راز بنالینا ؛ راز پسندی - (۴) سر حقیقت ؛ سر معرفت - (۵) مذہبی رسم - (۶) ( جمع ) اسرار ربانی - (۷) ( جمع ) یونانیوں ' رومیوں وغیرہ کی مذہبی

رسوم - (۸) مذہبی سوانگ یا ناٹک -

*m.-ship* : جنگی جہاز جو بظاہر مال کا جہاز معلوم ہوتا ہو اور جس سے تحت البحر کشتیوں کو پھانسنے کا کام لیا جائے -

*to be wrapt in m.* : پردۂ راز میں ہونا -

*to make a m. of (something)* : کسی چیز کو راز بنا لینا -

**Mystery**, *n.* : (۱) (قدیم) صنعت ؛ دستکاری ؛ حرفہ - (۲) تجارت -

**Mystic**, *a.* & *n.* : (۱) متصوفانہ ؛ عارفانہ ؛ باطنی - (۲) مخفی ؛ نہانی - (۳) پر اسرار ؛ سری ؛ مرموز - (۴) پراسرار اور ہیبت ناک - (۵) صوفی ؛ باطنی ؛ اہل باطن -

**mystical**, *a.* : پراسرار ؛ مخفی ؛ نہانی ؛ باطنی ؛ متصوفانہ -

**mystically**, *adv.* : پر اسرار طور پر ؛ باطنی انداز میں ؛ تصوف کے انداز میں -

**mysticism**, *n.* : باطنیت ؛ علم باطن ؛ تصوف -

**mysticize**, *v. t.* : پر اسرار بنانا ؛ باطنی رنگ دینا ؛ باطنی رنگ میں پیش کرنا -

**Mystify**, *v. t.* : (۱) کرامات کے دعوے سے بے وقوف بنانا ؛ ابلہ فریبی کرنا ؛ ضعیف الاعتقادوں کو دھوکا دینا - (۲) چکر میں ڈال دینا ؛ حواس گم کردینا ؛ عقل گم کردینا - (۳) پر اسرار بنادینا ؛ راز بنا دینا ؛ پردۂ راز میں چھپانا -

**mystification**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Myth**, *n.* : (۱) اسطور ؛ دیو تاؤں کی کہانی ؛ خرافات ؛ خیالی قصہ یا فسانہ - (۲) فرضی چیز یا فرضی شخص -

**mythic (al)**, *aa.* : خرافاتی ؛ اسطوری ؛ فرضی ؛ خیالی -

**mythically**, *adv.* : خرافات کی طرح ؛ اسطور کی طرح ؛ فرضی طور پر ؛ خیالی ؛ افسانے کے طور پر -

**Mythicize**, *v. t.* : افسانہ بنانا ؛ اسطور یا خرافات کا رنگ دینا ؛ اساطیر کے رنگ میں پیش کرنا

**mythicism**, *n.* : خرافات پرستی ؛ اساطیر پرستی -

**mythicist**, *n.* : افسانہ پرست ؛ خرافات پرست ؛ اساطیر پرست -

**Mytho-** : (سابقہ) یونانی لفظ muthos سے مشتق ہے اس کے معنی " اسطور " " خرافات " " دیو تاؤں کی کہانی " ہیں -

*mythographer* : اساطیر نگار -

*mythography* : اساطیر نگاری -

*mythopoeic, -poetic* : اساطیر نگارانہ ؛ اساطیر آفرینی -

*mythopoet* : اساطیر نگار شاعر -

*mythopoetry* : اساطیری شاعری -

**Mythology**, *n.* : علم الاساطیر ؛ علم الاصنام ؛ دیو مالا ؛ خرافات -

**mythologer**, *n.* : اساطیر نگار ؛ خرافات نگار -

**mythologic(al)** *aa.* : اساطیری ؛ علم الاصنام کے متعلق ؛ خرافات کے متعلق ؛ دیو مالا کا -

**mythologically**, *adv.* : از روئے خرافات ؛ اساطیر کے رو سے ؛ علم الاصنام یا دیو مالا کے مطابق -

**mythologist**, *n.* : ماہر اساطیر ؛ ماہر علم الاصنام ؛ خرافات دان -

**mythologize**, *v. t. & i.* : اساطیر (دیوتاؤں کی کہانی) بنا لینا ؛ اساطیر کے رنگ میں رنگنا ؛ خرافات کے انداز میں پیش کرنا -

**Mythus**, *n.* : خیالی قصہ یا فسانہ ؛ دیوتاؤں کی کہانی ؛ خرافات ؛ اسطور -

## N

**N**, letter (pl. *Ns*, *N's*) : انگریزی حروف تہجی کا چودھواں حرف - (مطباعت) n یا en ٹائپ کی پیمائش کی اکائی ؛ (ریاضی) غیر معین عدد -

*N-rays*, $N^1$*rays* : اشعاع کی مختلف شکلوں کے نام -

*to the nth.* : (۱) کسی مطلوبہ قوت کی اکائی - (۲) (استعارتاً) انتہا تک -

**Nab**, *v. t.* : (۱) (عامیانہ) پکڑنا ؛ پکڑ لینا ؛ گرفتار کرلینا - (۲) دھرلینا ؛ موقع واردات پر گرفتار کرنا -

**Nabob**, *n.* : (تاریخ) (۱) صوبہ دار ؛ کسی صوبے کا حاکم اعلیٰ (لفظ نواب کی خرابی ہے) - (۲) دولت مند عیش پرست شخص ؛ رئیسانہ ٹھاٹ کا آدمی (خصوصاً وہ انگریز جو ہندوستان سے مالا مال ہوکر انگلستان جاتے ہیں) -

**Naboth's vineyard**, *n* : تاکستان نیبا تھ ؛ وہ چیز جس کے حاصل کرنے کے لئے آدمی سب کچھ کر گزرے (بائیبل کتاب ملوک) -

**Nacarat**, *n.* : شوخ نارنجی رنگ -

**Nacelle**, *n.* : (۱) اس طیارے کا بیچ کا حصہ جس کا پنکھا پیچھے کی طرف ہوتا ہے - (۲) ہوائی جہاز کا جھولا جس میں مسافر بیٹھتے ہیں -

**Nacre**, *n.* : (۱) بڑی شکل کا ایک بحری کیڑا - (۲) گھونگھا ؛ صدف -

**nacreous, nacrous.** *aa.* : صدف کی قسم کا ؛ صدفی ؛ پرصدف ؛ جہاں گھونگھوں کی کثرت ہو -

**Nadir**, *n.* : (۱) (ہئیت) فلک کا وہ نقطہ جو مشاہدہ کرنے والے کے پیروں کی سیدھ میں ہو ؛ سمت الراس کی ضد ؛ سمت القدم ؛ سمت النظیر - (۲) (مجازاً) سب سے پست درجہ ؛ پستی کی انتہا ؛ انتہائی زوال کا زمانہ -

**Nag**, *n.* : (۱) (بول چال) گھوڑا ؛ ٹٹو - (۲) یابو -

**Nag**, *v. i.* & *t.* : (۱) پیچھے پڑجانا ؛ ہمیشہ اعتراض یا نکتہ چینی کرتے رہنا ؛ ہمیشہ ملامت کرتے رہنا - (۲) اعتراض یا ملامت سے ناک میں دم کر دینا

**nagging**, *n.* : ہر وقت کی نکتہ چینی یا ملامت -

**Nagor**, *n.* : سینیگال کا ہرن -

**Naiad**, *n.* : سمندر کی پری ؛ جل پری -

*Naif*, *a.* : = Naive (شاذ)

**Nail**, *n.* : (۱) ناخن - (۲) پنجہ (جانوروں کا) - (۳) کیل -

*hard as nn.* : مضبوط ؛ کسرتی جسم والا -

*hit n.* or *right n., on head* : بات کی تہ کو پہنچ جانا ؛ پتے کی بات کہنا ؛ بالکل ٹھیک بات کہنا ؛ ایسا کام کرنا یا ایسی تجویز پیش کرنا جو موقع کے مین مناسب ہو -

*n.-brush* : ناخنوں کا برش -

*n.-head* : ایک طرح کی گل کاری جو عمارتوں میں ہوتی ہے -

*n. in* one's *coffin*, or *drive a n. into* one's *coffin* : دیکھو coffin

*n. scissors* : ناخن تراش ؛ ناخن گیر ( قینچی کی شکل کا ) -

*on the n.*: فوراً ؛ ھاتھ کے ھاتھ ( رقم کی ادائی کے لئے آتا ھے )-

*right as nn.* : بالکل صحیح ؛ بالکل درست ؛ بالکل ٹھیک -

*tooth & n.* : دیکھو Tooth -

**nailless,** *a.* : ( ۱ ) بے کیل - ( ۲ ) بے ناخن؛ بے پنجے کا -

**Nail,** *v. t.* : ( ۱ ) کیلوں سے جڑنا- (۲) پکڑنا؛ توجہ کرنا؛ متوجہ کرنا؛ پکڑ لینا ؛ پکڑ پانا ؛ جانے نہ دینا ؛ نہ چھوڑنا -

*n. colours to mast* : اپنی بات پر قائم رهنا ' جمے رهنا -

*n. to counter, barndoor* : قلعی کھولنا ؛ پردہ فاش کرنا -

*n. up* : ( ۱ ) کیلیں جڑ کر بند کرنا - ( ۲ ) دیوار یا کسی اونچی جگھ پر چڑھنا -

*nailed-up drama* : بے ربط ڈراما جس کا جوڑ سے جوڑ نہ ملتا هو -

**Nailer,** *n.* : ( ۱ ) میخ ساز ؛ کیل بنانے والا - ( ۲ ) ( عامیانہ ) بڑھیا چیز- (۳) ( عامیانہ ) ( کسی کام میں) اُستاد ؛ ماهر ؛ طاق-

**nailery,** *n.* : کیلیں بنانے کا کار خانہ -

**Nailing,** *a.*: (۱) فعل کے معنوں میں-(۲)(عامیانہ) بڑھیا؛ بانکا؛ تماشہ کا-

**Nainsook,** *n.* : نین سکھ -

**Naive,** *a.* ( ۱ ) بھولا؛ سیدھا؛ بھولے پن کا ؛ بے تصنع · ( ۲ ) صاف باطنی کا -

**naively,** *adv.* : بھولے پن سے ؛ بلا تصنع ؛ سادگی سے -

**naivety, naivete,** *n.* : بھولا پن؛ سادگی ؛ سادہ لوحی

**Naked,** *a.*: ( ۱ ) عریاں ؛ برهنہ ؛ ننگا - ( ۲ ) غیر مسلح ؛ نہتا - ( ۳ ) بے نیام ؛ ننگی ( تلوار وغیرہ ) - ( ۴ ) صاف صاف؛ نھری کھری ؛ پوست کندہ - ( ۵ ) عاری ؛ خالی ( کسی چیز سے ا ( ٦ ) بے شجر ؛ بے برگ ؛ بنجر - ( ۷ ) کھلی هوئی ؛ بے آ؛ (چٹان) - ( ۸ ) بے ساز و سامان ؛ بےسجا (کمرہ) - ( ۹ ) سادہ ؛ بے آرائش - ( ۱۰ ) بے فانوس ( شمع )؛ کھلی - ( ۱۱ ) بے بیضہ دان ( پھل )؛ بے برگ - ( ۱۲ ) بے بال کا؛ بے روئیں کا ( ۱۳ ) بے کھپڑے کا - ( ۱۴ ) بے صدف - ( ۱۵ ) بلا اضافہ ؛ جوں کا توں ( قول وغیرہ ) ؛ بلا دلیل؛ بلا ثبوت ( دعویٰ ) - ( ۱٦ ) خالی ( بغیر کسی آلے کی مدد کے ) -

*n. heart* : دل کا حال ؛ درد دل-

*N. Lady., N. Boys* : زعفران کی قسم کے پودے -

**nakedly** *adv.* : صاف صاف ؛ پوست کندہ وغیرہ

**nakedness,** *n.* : ( ۱ ) عریانی ؛ برهنگی - ( ۲ ) نہتا هونا ؛ بے نیام هونا ؛ پوست کندہ هونا ؛ بنجر پن ؛ سادگی وغیرہ -

*the nakedness of the land* : ( بائیبل کتاب تخلیق ) کسی شخص یا ادارے یا ریاست کی بے سر و سامانی یا کمزوری ( نقارے کی خرابی ) طبل جنگ ؛ دهل ؛ ( تاریخ ) -

**Namby-pamby,** *a. & n.* : ( ۱ ) مرصع مگر بے لطف ( عبارت وغیرہ ) - ( ۲ ) رقت آمیز - ( ۳ ) رقت آمیز گفتگو ۔ پر تکلف اور بے مزہ گفتگو -

**Name,** *n.* : ( ۱ ) نام ؛ اسم ؛ لقب ؛ عرف ؛ تخلص - ( ۲ ) مشهور شخص - ( ۳ ) خاندان ؛ قبیلہ ؛ قوم ( ۴ ) نام ( نیک نامی یا بد نامی)؛ ناموری ؛ شهرت - ( ۵ ) وہ چیز جس کا وجود نہ هو صرف مشهور هو؛ محض نام هی نام

*call someone nn.* : کسی کو بُرا کہنا؛ گالیاں دینا (روزمرہ) -

*give it a name.* : بتاؤ کیا چاھتے هو ( کونسا تحفہ کونسی شراب وغیرہ ) -

*in a person's n.* : ( دے کر ' دلا کر ) کسی کے نام سے ؛ کسی کی طرف سے ' کسی کے واسطے -

*in name.* : برائے نام -

*in one's own n.* : آزادانہ ؛ بلا اختیار بغیر اختیار یا اجازت کے ؛ اپنی طرف سے -

*in the n. of God., in God's n.*: خدا کے واسطے ؛ برائے خدا ؛ خدا گواہ ھے -

*keep one's n. on the books.* : رکن رهنا -

*know by n.*: ( ۱ ) ایک ایک کو جاننا ؛ فرداً فرداً واقف هونا - ( ۲ ) محض نام سے واقف هونا -

*n.-child* : وہ بچہ جس کا نام کسی کے نام پر رکھا گیا هو -

*n.-day* : اُس ولی سے منسوب دن جس کے نام پر کسی شخص کا نام رکھا گیا هو ( خصوصاً یورپ کے بادشاهوں کا ) -

*n.-part* : ڈرامے کے اُس شخص کا پارٹ جس کے نام سے ڈراما موسوم هو-

*namesake* : هم نام -

*put one's n. down for* : ( امید واروں ) میں نام درج کرانا ؛ امیدوار هونا ؛ درخواست دینا -

*take one's n. off the books* : رکنیت سے علحدہ هوجانا -

**Name,** *v. t.* : ( ۱ ) ( کسی کا ) نام رکھنا ؛ موسوم کرنا ؛ کہنا - ( ۲ ) ٹھیک نام لینا ؛ صحیح نام بتانا - ( ۳ ) نام زد کرنا ؛ مقرر کرنا - ( ۴ ) ذکر کرنا؛ بیان کرنا ؛ وضاحت کرنا؛ صراحت کرنا - ( ۵ ) صدر پارلیمینٹ کا کسی ممبر کو نا فرمانی کا ملزم ٹھیرانا- ( ٦ ) مثال کے طور پر پیش کرنا - ( ۷ ) متعین کرنا ؛ ٹھیرانا -

*not be named on* or *in same day with* : کہاں یہ کہاں وہ؛ ( اِس کا اور اُس کا ) کوئی مقابلہ نہیں -

*name !.* : ( ۱ ) صدر سے درخواست کہ کسی رکن کو نافرمانی کا ملزم قرار دے ( ۲ ) کسی مقرر سے اُس شخص کا نام بتانے کا مطالبہ جس کی طرف تقریر میں اشارہ هو -

**namable,** *a.* : بتانے کے قابل ؛ نام لینے کے قابل ؛ قابل متعین ؛ قابل تقرر -

**Nameless,** *a.* : ( ۱ ) گمنام ؛ غیر معروف ؛ بے ننگ و نام - ( ۲ ) جس کا نام نہ لیا جائے ( نام ارادتاً چھپانا )- (۳) نامعلوم؛ مجہول الاسم - ( ۴ ) ( کوئی چیز ) جس کا نام نہ هو ؛ جس پر نام نہ لکھا هو ؛ بے نام کا - ( ۵ ) نا قابل ذکر ؛ قابل نفرت ؛ لائق حقارت ؛ ناقابل اظہار ؛ نا قابل تعریف -

**Namely,** *adv.* : یعنی

**Nammet** : دیکھو Nummet -

**Nankeen,** *n.* : ( ۱ ) نانکین ؛ نین کین ( ایک قسم کا سوتی کپڑا ) جو ابتدا میں قدرتی ( زرد ) رنگ کا هوتا تھ - ( ۲ ) ( جمع ) نانکین کا پا جامہ - ( ۳ ) میلا سا زرد رنگ -

**Nanny,** *n.*, : ( ۱ ) بکری ( *Nanny goat* )- ( ۲ ) بچہ کی دایہ؛ انا-

**Nantz,** *n.* : ( قدیم ) برانڈی ( اسے اکثر right N. کہتے هیں ) -

**Nap,** *v. i. & n.* : ( ۱ ) آنکھ لگنا ؛ آنکھ جھپکنا - ( ۲ ) جھپکی لینا - ( ۳ ) جھپکی ؛ هلکی سی نیند ؛ قیلولہ -

*catch napping* : ( ۱ ) غافل پانا ؛ سوتا هوا پانا ؛ غلطی

کرتے ہوئے پکڑ لینا - ( ۲ ) غفلت میں جا لینا؛ اچانک آ پہنچنا۔

**Nap,** *n.* & *v. t.* : ( ا ) کپڑے کی نرم روئیں دار سطح ؛ - ( ۲ ) رواں اٹھانا ( کپڑے وغیرہ پر ) -

**napless,** *a.* : جس پر رواں نہ ہو -

**Nap,** *n.* : ( ا ) پچ پتی ( تاش کا ایک کھیل ) - ( ۲ ) ( شرط ) سارا روپیہ ایک شرط پر لگا دینا ؛ وہ شرط جس پر سارا روپیہ لگا دیا جاے -

*go n.* : پانچوں ہاتھ بنانے کا دعوی کرنا ؛ ( استعارتاً ) بہت بڑے فائدے کی امید پر جوکھوں میں پڑنا ؛ پو بارے کا داؤں لگانا -

*n. hand* : ( استعارتاً ) وہ حالت جس میں کامیابی تقریباً یقینی ہو اگر ذرا جرأت سے کام لیا جاے ؛ پو بارے کا موقع -

**Nape,** *n.* : منکا ؛ گردن کا پچھلا حصہ ؛ گدی -

**Napery,** *n.* : ( قدیم اسکاچستانی ) دستر خوان ' میز پوش ' چادر وغیرہ ( معمولی استعمال کے ) -

**Naptha,** *n.* : ایک آتش گیر مادہ ؛ نفطا ؛ نفت -

**Napthalene,-ine,** *n.* : نفطلین ؛ نفطی گولی ؛ نفتی گولی -

**napthalize,** *v. t.* : نفتی گولیاں رکھ کر یا نفطی تیل چھڑک کر کسی جگہ کو جراثیم سے پاک کرنا -

**Napkin,** *n.* : ( ا ) دست پاک ( جو کھانا کھاتے وقت کپڑوں پر ڈال لیتے ہیں ) - ( ۲ ) پھلیا ( بچوں کی ) -

*lay up in a n.* : ( لوقس کی انجیل ) تہ کر کے رکھ لینا ؛ کوئی کام نہ لینا ؛ استعمال نہ کرنا -

*n.-ring* : نشان کیا ہوا چھلا جس میں دست پاک رکھتے ہیں کہ بدل نہ جاے -

**Napoleon,** *n.* : ( ا ) نپولین ' فرانس کا طلائی سکہ جس کی قیمت ۲۰ فرانک ہے - ( ۲ ) ایک قسم کا بوٹ - ( ۳ ) پچ پتی ( تاش کا ایک کھیل ) -

*double n.* : ڈبل نپولین ( چالیس فرانک کا سکہ ) -

**Napoleonic,** *a.* : نپولین کا ؛ نپولین سے متعلق ؛ مثل نپولین ؛ نپولین صفت -

**Napoleonically,** *adv.* : نپولین کی طرح -

**Napoleonism,** *n.* : نپولین کے اصول کی حمایت ؛ نپولین کی پیروی -

**Napoleonist,** *n.* : پیرو نپولین -

**Napoleonize,** *v. t.* & *i.* : نپولین بننا یا بنانا -

**Napoo,** *int.* : ( فوجی روز مرہ ) غائب ؛ ختم ؛ گیا ہاتھ سے اب کچھ نہیں ہو سکتا -

**Nappy,** *a.* : ( ا ) ( قدیم ) کف دار ؛ تیز ( شراب وغیرہ ) جس میں خوب جھاگ ہو - ( ۲ ) نرم ؛ گدگدا ؛ ملائم - ( ۳ ) خواب آور ؛ نیند لانے والا -

**Napu,** *n.* : ( ملایا کی زبان کا لفظ ) غزال مشکیں ؛ جاوا اور سماترا کا مشکیں ہرن -

**Narceine,** *n.* : ( کیمیا ) نرسین؛ ایک القلی جو افیون سے نکلتا ہے اور کبھی کبھی افیون کے ست کے بجاے استعمال ہوتا ہے -

**Narcissism,** *n.* : ( تحلیل نفسی ) عشق ذات ؛ خود پرستی ؛ وہ نفسی کیفیت جس میں انسان اپنی ذات کو کامل سمجھتا ہے اور اسی میں محو رہتا ہے -

**narcissistic.** *a.* : خود پرستانہ ؛ عشق ذات کا -

**Narcissus,** *n.* (pl.-ssuses,-ssi) : نرگس -

**Narcolepsy,** *n.* : ایک مرض جس میں مریض پر رہ رہ کر نیم خوابی کیفیت طاری ہوجاتی ہے -

**Narcosis,** *n.* : تخدیر ؛ سن ہونا ؛ بے حسی -

**Narcotic,** *a.* & *n.* : ( ا ) مخدر ؛ سن کرنے والا - ( ۲ ) خواب آور ؛ منوم ؛ مسکر - ( ۳ ) تخدیر کے متعلق -

**narcotically,** *adv.* : مخدرانہ ؛ منومانہ -

**narcotization,** *n.* : تنویم ؛ تخدیر -

**narcotize,** *v. t.* : سن کرنا ؛ بے حس کرنا -

**narcotism,** *n.* : مخدر دوا کا اثر ؛ تخدیر کی کیفیت -

**narcotist,** *n.* : مخدرات کا استعمال کرنے والا -

**Nard,** *n.* : بال چھڑ -

**Narghile,** *n.* : حقہ ؛ نرگیل ( ناریل ' نریل ) -

**Nark,** *n.* : ( عامیانہ ) پولیس کا مخبر ؛ جاسوس -

**Narrate,** *v. t.* : بیان کرنا ؛ روایت کرنا ؛ نقل کرنا ؛ کہانی یا قصہ بیان کرنا یا لکھنا -

**narration,** *n.* : بیان ؛ روایت ؛ نقل -

**narrator,** *n.* : راوی ؛ ناقل ؛ داستان گو ؛ داستان نویس ؛ بیان کرنے والا وغیرہ -

**narratress,** *n.* : (عورت) راوی؛ ناقل؛ داستان گو؛ داستان نویس؛ بیان کرنے والی وغیرہ -

**Narrative,** *n.* & *a.* : ( ا ) قصہ ؛ داستان ؛ حکایت ؛ کہانی - ( ۲ ) بیان ؛ نقل ؛ روایت - ( ۳ ) حکائی ؛ حکایتی ( طرز بیان ) -

**narratively,** *adv.* : حکایتی طرز میں ؛ قصے کے انداز میں -

**Narrow,** *a. n.*, & *v. i.* & *t.* : ( ا ) تنگ ؛ سکڑا ؛ کم چوڑا ؛ بھچا ہوا - ( ۲ ) چھوٹا ؛ محدود ؛ تنگ - ( ۳ ) قلیل ؛ کم ؛ تھوڑا - ( ۴ ) تنگ نظر ؛ متعصب ؛ خود پسند - ( ۵ ) گہرا ؛ غائر - ( ۶ ) تنگ نالے یا آب نالے ؛ دریا ' درے اور سڑک وغیرہ کا تنگ حصہ - ( ۷ ) تنگ کردینا ؛ کم کردینا ؛ محدود کرنا ؛ تنگ ہونا ؛ کم ہونا ؛ محدود ہونا -

*n.circumstances* : تنگدستی ؛ افلاس -

*n.cloth* : اکہرے عرض کا کپڑا ( ۵۲ انچ سے کم ) -

*n. escape* : بال بال بچنا -

*n.examination* : چھان بین -

*n.gauge* : چھوٹی پٹری ؛ چھوٹی لائین -

*n.goods* : فیتے ' بیلیں وغیرہ -

*n.* : بحیرۂ انگلستان اور بحیرۂ آئرستان -

*the ay* : - (Matt.vii.14 نیکی کا راستہ؛ صراط مستقیم (دیکھو

**narrowish,** *a.* : قدرے تنگ ؛ کسی قدر تنگ ؛ تنگ ترین -

**narrowness,** *n.* : تنگی ؛ سکڑا پن وغیرہ -

**narrowly,** *adv.* : باریکی سے ؛ تنگی سے ؛ بال بال -

**narrow minded,** *a.* : تنگ نظر ؛ متعصب -

**narrow-mindednsss,** *n.* : تنگ نظری؛ تعصب -

**Narthex,** *n.* : قدیم کلیساؤں میں کٹہرے سے الگ کیا ہوا مغربی حصہ ' مستورات ' توبہ کرنے والوں اور نو مریدوں کے لئے -

**Narwhal,** *n.* : نروَل ؛ ایک قسم کی وھیل مچھلی جو بحر شمالی میں پائی جاتی ہے اس کے سر پر ایک یا دو سینگ ہوتے ہیں

**Nasal**, *a.* & *n.*: (۱) ناک کا - (۲)غنہ؛ ناک سے ادا ہونے والاحرت (مزاحاً) ناک -

*n. organ*:

**nasalization**, *n.*: ناک سے ادا کرنا رغیرہ -

**nasalize**, *v. i.* & *t.*: ناک سے ادا کرنا ؛ غنہ بنانا ؛ غنہ ہونا -

**nasality**, *n.*: حروف غنہ -

**nasally**, *adv.*: ناک سے ؛ ناک میں سے -

**Nascent**, *a.*: بنتا ہوا ؛ اٹھتا ہوا ؛ پیدا ہوتا ہوا ؛ نکلتا ہوا ؛ عنفوانی (جو عالم عنفوان میں ہو) -

**nascency**, *n.*: عنفوان ؛ بننے یا پیدا ہونے کی حالت -

**Naseberry**, *n.*: (نس بیری) جزائر غرب الهند میں ایک قسم کا بیر کا درخت -

**Naso-**: (رابطہ لاطینی) انفی ؛ ناک سے متعلق ؛ انفی؛ جبینی ؛ ناک اور پیشانی سے متعلق -

**Nasturtium**, *n.*: تلخ صلیبی شکل کے پودوں کی جنس جس میں نارنجی رنگ کے پھول لگتے ہیں -

**Nasty**, *a.*: (۱) گندہ ؛ غلیظ ؛ ناپاک ؛ میلا کچیلا - (۲) گندہ ؛ فحش ؛ فاحش - (۳) ناگوار ؛ بد بو دار ؛ بد مزہ ؛ (مجازاً) برا ؛ خراب - (۴) (موسم وغیرہ) خراب؛ طوفانی - (۵) سخت ؛ سنگین ؛ دشوار ؛ مشکل - (۶) بدخو ؛ بدطینت -

**nastily**, *adv.*: گندے پن سے ؛ بد طینتی سے ؛ سختی سے -

**nastiness**, *n.*: بدطینتی ؛ سختی؛ گندگی؛ غلاظت؛ گھناؤناپن -

**Natal**, *a.*: (۱) پیدائش کے متعلق ؛ پیدائش کا - (۲) پیدائشی ؛ جنم کا -

**Natality**, *n.*: بچوں کے پیدا ہونے کی سالانہ اوسط تعداد فی ہزار؛ شرح پیدائش

**Natation**, *n.*: تیرنا ؛ شناوری -

**Natatorial, natatory**, *aa.*: (۱) تیرتا ہوا ؛ تیر نے والا - (۲) تیرنے کا؛ شناوری کے متعلق -

**Nates**, *n.* (pl. anat): (۱) چوتڑ؛ سرین - (۲) فصوص عینی؛ دماغ میں فصوص عینی کا سب سے پہلا جوز -

**Nath(e)less**, *adv.*: (قدیم) تاهم ؛ اس پر بھی؛ پھر بھی -

**Nation**, *n.*: (۱) قوم؛ ملت - (۲) (تاریخ) از منۂ وسطیٰ کی اور بعض اسکا چستانی جامعات میں. ایک ملک یا ضلع کے طلبا -

*Law of nn.*: دیکھو LAW -

*most favoured n.*: وہ قوم جس کے تجارتی مال پر سب سے کم محصول درآمد لگا یا گیا ہو -

**nationhood**, *n.*: قومیت -

**National**, *a.* & *n.*: (۱) قومی ؛ ملی ؛ ساری قوم کا - (۲) قوم سے مخصوص ؛ قومی - (۳) (جمع) هم قوم افراد ؛ هم قوم لوگ -

*Grand N. Steeplechase*: انگلستان کی لبرل پارٹی کا کلب؛ قومی سوسائیٹی؛ قومی انجمن ؛ انگلستان کی ایک انجمن (جو سنہ ۱۸۱۱ ء میں غریبوں کی تعلیم کے لیے قائم ہوئی تھی) ؛ انگلستان کی سب سے بڑی Steeplechase گھوڑ دوڑ جو هر سال مارچ میں Aintree میں هوتی هے -

*n. anthem*: (۱) انگلستان کا قومی ترانہ God save the King - (۲) دوسرے ملکوں کا قومی ترانہ -

*n. debt*: دیکھو Debt -

*N. Gallery, N. Portrait Gallery*: لندن کا مشہور نگار خانہ ؛ نیشنل گیلری -

*n. insurance*: دیکھو Insurance -

**nationally**, *adv.*: قومی طور پر ؛ من حیث القوم -

**Nationalism**, *n.*: (۱) ملت پروری (۲) قومی آزادی کی پالیسی (خصوصاً آئرستان میں) - (۳) صنعت و حرفت کے کار خانوں کو قومی ملک بنانے کی پالیسی -

**nationalist**, *n.*: قوم پرور ؛ وطن دوست -

**Nationality**, *n.*: (۱) قومی ہونا؛ قومی رنگ - (۲) قومی احساس؛ جذبۂ قومیت - (۳) قوم - (۴) قوم ہونا ؛ وجود بہ حیثیت قوم - (۵) نسل -

**Nationalize**, *v. t.*: (۱) قومی بنانا ؛ قومی رنگ دینا - (۲) ایک قوم بنانا - (۳) (اجانب کو) قومیت کے حقوق دینا - (۴) صنعت و حرفت اور زراعت و کاشتکاری وغیرہ کو قومی ملک قرار دینا -

**nationalization**, *n.*: قومی بنانا یا بنایاجانا -

**Native**, *n.*: (۱) باشندہ ؛ رهنے والا - (۲) (آسٹریلیا) گورا جو آسٹریلیا میں پیدا ہوا ہو - (۳) دیسی (اصلی) باشندہ ؛ غیر یوروپی اقوام کا فرد ؛ غیر مہذب نسل کا فرد - (۴) دیسی یا ملکی جانور ؛ پودا - (۵) Oyster جسکی پرورش برطانوی سمندر میں ہوئی ہو (خصوصاً مصنوعی پرورش گاہوں میں) -

**Native**, *a.*: (۱) ذاتی ؛ خلقی؛ طبعی ؛ فطری - (۲) سادہ ؛ بے تکلف ؛ بے تصنع - (۳) پیدائش کا (مقام) - (۴) پیدائشی (حق) - (۵) اصلی (باشندہ)؛ دیسی؛ دیس کا ؛ ملکی - (۶) دیسیوں کا ؛ دیسیوں کے متعلق - (۷) (معدنیات) خالص؛ خام -

*n. rock*: چٹان جو اپنی اصلی جگہ پر موجود ہو -

**natively**, *adv.*: خلقی طور پر ؛ طبعاً ؛ فطرتاً -

**Nativism**, *n.*: (فلسفہ) خلقیت؛ نفسیات کا نظریہ کہ بعض تصورات خلقی ہوتے ہیں اور انسان انہیں حاصل نہیں کرتا -

**nativist**, *n.*: (فلسفہ) نظریۂ خلقیت کا قائل ؛ خلقیت پسند -

**Nativity**, *n.*: (۱) میلاد مسیح ؛ میلاد مریم عذرا ؛ میلاد یوحنا ؛ میلاد بپتسمی - (۲) میلاد مسیح کی تصویر - (۳)عید میلاد مسیح ؛ بڑا دن (۲۵ دسمبر) ؛ عید میلاد عذرا (۸ ستمبر) ؛ عید میلاد یوحنا (۲۴ جون) - (۴) پیدائش ؛ ولادت - (۵) (نجوم) جنم پترا ؛ زائچہ -

**Natron**, *n.*: خام شورہ -

**Natterjack**, *n.*: برطانی مینڈک ؛ ایک قسم کا برطانی مینڈک جسکی پیٹھ پر زرد دھاریاں ہوتی ہیں -

**Natty**, *a.*: (۱) چابک دست ؛ کاریگر ؛ ہوشیار - (۲) بہت صاف ستھرا ؛ نہایت سلیقے کا ؛ بڑی خوبصورتی سے سجا ہوا -

**nattily**, *adv.*: بہت سلیقے سے ؛ خوبصورتی سے -

**nattiness**, *n.*: (۱) خوشنما سجاوٹ ؛ نفاست پسندی - (۲) صفائی ؛ کاریگری ؛ چابک دستی -

**Natural**, *a.* & *n.*: (۱) فطری ؛ جبلی - (۲) قدرتی ؛ قانون قدرت کے مطابق - (۳) (طبعی موت n. death) طبعی ؛ معمولی - (۴) انسانی ؛ جو وحی و تنزیل پر مبنی نہ ہو - (۵) طبیعی ؛ غیر روحانی - (۶) خلقی ؛ جبلی - (۷) خود رو ؛ غیر مزروع - (۸) اصلیت کے مطابق - (۹) کالاصل ؛ اصلی ؛ بے ساختہ ؛ بے تکلف؛ بے تصنع - (۱۰) توقع کے مطابق؛ قدرتی - (۱۱) طبیعت کے مناسب ؛ آسان - (۱۲) ناجائز ؛ بے نکاحی - (۱۳)

علوم طبیعی کے متعلق ؛ طبیعی - (۱۴) پیدائشی ضعیف العقل ؛ جنم کا باؤلا - (۱۵) قدرتی سر ؛ پیانو کا سفید پردہ - (۱۶) (تاش کے ایک کھیل میں) تقسیم میں پہلی ہی بار کسی شخص کے پاس پتے جمع ہوجانا جن میں مجموعی طور پر اکیس بوندیں ہوں -

*n. -born* : پیدائشی -

*n. classification* : (نباتیات) قدرتی تقسیم (پودوں کی مشابہت کے اعتبار سے) -

*n. day* : دیکھو - Day

*n. historian*: تاریخ طبیعی کی کتاب لکھنے والا ؛ تاریخ طبیعی کا ماہر -

*n. history* : (۱) تاریخ طبیعی ؛ تاریخ موالید ؛ حیوانیات اور نباتیات کی ابتدائی معلومات - (۲) کسی مقام یا طبقے کی قدرتی خصوصیات کا علم -

*n. note* or *key* : (موسیقی) قدرتی سر ؛ خالص سر -

*n. philosoper* : ماہر طبیعیات -

*n. philosophy* : طبیعیات -

*n. science* : دیکھو -Science

**Naturalness**, *n.* : قدرتی پن ؛ بے ساختگی ؛ بے تکلفی ؛ طبیعی ہونا وغیرہ -

**Naturalism**, *n.* : (۱) جبلی فعل - (۲) فطرت پرستی ؛ طبیعی مذہب یا اخلاق - (۳) دہریت - (۴) فطرت پسندی (ادب یا آرٹ میں) - (۵) رسمی پابندیوں سے بے پروائی ؛ آزادہ روی ؛ آزاد مشربی -

**Naturalist**, *n. & a.* : (۱) دہریا ؛ نیچری ؛ فطرت پرست - (۲) ماہر حیوانات و نباتات - (۳) (کار و بار) چڑیاں یا پالتو جانور بیچنے والا - (۴) جانوروں کی کھال کی اصلی شکل بنانے والا -

**Naturalistic**, *a.*: (۱) فطرت یا دہریت سے متعلق ؛ فطرت پسندی کا (۲) تاریخ طبیعی کے متعلق -

**naturalistically**, *adv.* : فطرت پسندانہ ؛ فطری انداز میں -

**Naturalize**, *v. t. & i.* : (۱) ملکی بنانا ؛ (کسی اجنبی کو) حقوق قومیت عطا کرنا - (۲) اپنانا ؛ (غیر الفاظ یا رسم و رواج کو) اختیار کر لینا - (۳) ایک ملک کے جانور یا پودے کو دوسرے ملک میں لے جانا - (۴) ملکی ہو جانا - (۵) رسمی پابندیوں سے آزاد کرنا ؛ فطرت کے مطابق بنانا - (۶) مافوق الفطرت رنگ کو دور کرنا ؛ فطری یا طبیعی رنگ دینا - (۷) تاریخ طبیعی یا تاریخ موالید کا مطالعہ کرنا -

**naturalization**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Naturally**, *adv.* : (۱) فطرتاً ؛ فطری طور پر - (۲) لازمی طور پر ؛ ظاہر ہے ؛ بے شک -

**Nature**, *n.* : (۱) ماہیت - (۲) فطرت ؛ طبیعت ؛ سیرت ؛ مزاج ؛ طینت - (۳) فطرت انسانی کا کوئی خاص عنصر - (۴) خاص طبیعت یا مزاج کا شخص - (۵) قسم ؛ نوع ؛ جنس - (۶) بندوق (گولی کی) ناپ ؛ ساخت - (۷) فطری جنسیں ؛ فطری صفات - (۸) فطری ضروریات ؛ فطری قوتیں یا افعال - (۹) (لکڑی کا) دودھ رس ؛ رال - (۱۰) فطرت ؛ عالم طبیعی ؛ کائنات - (۱۱) فطرت پسندی ؛ تقلید فطرت (آرٹ میں) -

*against n.* : خلاف فطرت ؛ بد اخلاق -

*against* or *contrary to n.* : (۱) خلاف عادت یا خرق عادت - (۲) خرق عادت کے طور پر -

*by n.* : فطری طور پر ؛ خلقی طور پر -

*debt of n.* : موت ؛ قضا -

*ease n.* : رفع حاجت کرنا -

*full of n.* : جس میں ہنوز رال موجود ہو -

*good n.* : دیکھو - Good

*ill n.* : دیکھو - Ill

*in the course of n.* : فطری طور پر ؛ قدرتی طور پر -

*law of n.* : دیکھو - Law

*n. -printing* : قدرتی طباعت : پتیوں وغیرہ کو بنی ہوئی پلیٹ پر رکھ کر دبانا تاکہ چربہ اتر آئے -

*second n.* : دیکھو - Second

*state of n.* : (۱) انسان کی فطری حالت ؛ تہذیب سے پہلے کی حالت - (۲) عہد جہالت (بمقابلہ عہد ایمان ' نجات) - (۳) پودوں کی خود رو حالت - (۴) جانوروں کی غیر اہلی حالت -

*touch of n.* : دیکھو - Touch

**Naught**, *n. & pred. a.* : (۱) (قدیم) ہیچ ؛ لاشے ؛ کچھ نہیں - (۲) (ریاضی) صفر - (۳) بیکار ؛ نکما -

*set at n* or *nought* : ہیچ سمجھنا ؛ خاطر میں نہ لانا -

**Naughty**, *a.* : (۱) شریر ؛ نافرمان ؛ شوخ - (۲) بد ؛ نا معقول ؛ بیہودہ -

**naughtily**, *adv.* : شرارت سے ؛ بیہودگی سے -

**naughtiness**, *n.* : (۱) شرارت ؛ شوخی - (۲) بیہودگی -

**Nausea**, *n.* : (۱) متلی ؛ مالش - (۲) متلی جو سمندر کے سفر میں ہوتی ہے - (۳) کراہیت ؛ گھن -

**Nauseate**, *v. t. & i.* ; (۱) کھانے کو یا اور کسی چیز کو کراہیت کے ساتھ واپس کر دینا - (۲) متلی پیدا کرنا - (۳) جی متلانا ؛ متلی ہونا ؛ طبیعت کا مالش کرنا ؛ ابکائی آنا ؛ (کھانے یا کسی اور چیز سے) کراہت ہونا -

**nauseating**, *a.* : قے آور ؛ جس سے متلی ہو -

**Nauseous**, *a.* : (۱) قے آور ؛ جس سے متلی ہو - (۲) بد مزہ ؛ بد بو دار ؛ گندہ - (۳) گھناونا ؛ مکروہ -

**nauseously**, *adv.* : گھناؤنے پن سے ؛ مکروہ طریقے سے -

**nauseousness**, *n.* : مکروہ ہونا ؛ گھناؤنا پن -

**Nautch**, *n.* : (ہندوستان) طوایف کا ناچ -

*n. -girl* : ناچنے والی ؛ رقاصہ -

**Nautical**, *a.* : جہاز رانی سے متعلق ؛ جہاز کا ؛ بحری -

**Nautilus**, *n.* ( pl. -li ), *Paper n.* : (۱) ایک سر پایہ (جس کے پاؤں سر سے لگے ہوں) بحری جانور جس کی مادہ کا ایک باریک سخت چھلکا ہوتا ہے اور بازو جھلی سے جڑے ہوئے باد بان کی شکل کے ہوتے ہیں - (۲) ایک سر پایہ جس کا سخت چھلکا خانے دار ہوتا ہے اور اس کے بیچ میں صدفی پردے (pearly n.) حائل ہوتے ہیں -

**Naval**, *a.* : جہاز رانی کا ؛ بحری جہازوں کا ؛ بحری فوج کا

*n. officer* : بحری فوج کا افسر -

*n. stores* : سفر جہاز کا سامان ؛ جہاز رانی کا سامان -

**Nave**, *n.* : پہیے کا بیچ کا حلقہ -

**Nave**, *n.* : وسط کلیسا ؛ ناف کلیسا ؛ کلیسا کا بیچ کا حصہ -

**Navel**, *n.* : (۱) ناف - (۲) مرکز ؛ وسط ؛ بیچ

*n. orange* : ایک قسم کی بڑی نارنگی جس کے سرے پر ناف سی ہوتی ہے ؛ گھنڈی دار نارنگی -

*n. -string* : نال؛ آنول نال -

*n. -wort* : ایک قسم کا پودا -

**Navicular,** *a.& n.*:-(کسی حصہ کا)وے پود کو یا عضو (کبر)نما؛جہاز نما؛کشتی

*n. bone* : - ( جو ہاتھ یا پیر میں ہوتی ہے ) کشتی نما ہڈی

*n. disease* : بیماری جو گھوڑوں کی کشتی نما ہڈی میں ہوتی ہے -

**Navigable,** *a.* : (۱) دریا سمندر وغیرہ ) جہاز رانی کے قابل -
(۲) (جہاز وغیرہ) قابل بحر ؛ قابل سفر (بحری)-(۳) قابل پرواز (غبارہ)-

**navigability,** *n.* : (۱) جہاز رانی کے قابل ہونا - (۲) بحری سفر کی صلاحیت - (۳) پرواز کی قابلیت -

**Navigate,** *v. i. & t.* : (۱) جہاز چلانا ؛ بحری سفر کرنا -
(۲) عبور کرنا ( دریا وغیرہ ) - (۳) جہاز یا ہوائی جہاز وغیرہ کو چلانا

**Navigation,** *n.* : (۱) جہازوں کی آمد و رفت ؛ جہاز رانی -
(۲) فن جہاز رانی - (۳) بحری سفر -

*aerial n.* : ہوائی جہازوں کی آمد و رفت ؛ ہوائی جہاز رانی -

*inland n.* :- نہروں اور دریاؤں میں جہاز رانی ؛ اندرونی جہاز رانی

*n. -coal* : بھاپ بنانے کا کوئلہ -

**Navigator,** *n.*:- (۱) جہاز راں ؛ ماہر جہاز رانی - (۲) مقتدش بحری -
(۳) کھدائی کرنے والا مزدور ( اب شاذ ہے ) -

**Navvy,** *n.* : (۱) کھدائی کرنے والے مزدور ؛ وہ مزدور جو ریلوں نہروں اور سڑکوں کے لئے زمین کھودتے ہیں - (۲) کھودنے والی مشین ( *steam-n.* ) -

**Navy,** *n.* : (۱) شاعری ) بیڑا - (۲) جنگی جہازوں کا بیڑا -
(۳) بحری فوج کے افسر اور سپاہی ( بحیثیت مجموعی ) -

*n. bill* : بحری ہنڈی ؛ بحری نوٹ ( محکمۂ فوج بحری کی طرف سے بجائے نقد رقم کے جاری کیا جاتا ہے ) -

*n.-blue* : - ( جو بحری فوج کی وردی کا ہوتا ہے ) گہرا نیلا رنگ

*n. blue* : گہرے نیلے رنگ کا -

*n. league* : بحری انجمن ( ملک میں فوج سے دلچسپی پیدا کرنے کے لئے قائم کی گئی تھی ) -

*n. list*: بحری فہرست ( اس میں بحری فوج کے تمام افسروں کے نام ، عہدے اور دیگر مختصر حالات ہوتے تھے )-

**Nawab,** *n.* : (۱) نواب - ( ۲ ) ( شاذ ) ان انگریزوں کو کہتے ہیں جو ہندوستان سے دولت جمع کر کے انگلستان جاتے ہیں

**Nay,** *particle & n.* : ( ۱ ) ( قدیم ) نہیں - (۲) ( قدیم ) ( جوابی جملے کے شروع میں ) جی - ( ۳ ) نہیں بلکہ -
(۴) لفظ نہیں ؛ انکار

*say n.* : انکار کرنا ؛ تردید کرنا -

*will not take n.* : لاکھ انکار کیجئے وہ سنتا ہی نہیں -

*yea & nay* : ٹال مٹول ؛ آرے بلے -

**Nazarene,** *n. & a.* : (۱) نصرانی ( باشندۂ ناصرہ ) - (۲) (یہود اور مسلمانوں کے ہاں ) عیسائی ؛ مسیحی ؛ نصرانی - (۳) اس قدیم فرقے کا رکن جو نسلاً یہودی اور مذہباً مسیحی تھا ؛ یہودی نصرانی -

**Nazarite,** *n.* : باشندۂ ناصرہ ؛ نصرانی -

**Nazarite,** *n.* : نذیر ؛ عبرانی زاہد ( ایک یہودی جس نے زہد و اتقا کا عہد کر لیا تھا ) ( شمارات آیت ۲ ) -

**Naze,** *n.*: راس ؛ خشکی کا وہ حصہ جو دور تک پانی میں چلا جائے -

**-nd** : لاحقہ جو لاطینی اسماے صفات کے آخر میں آتا ہے -

**-nd** : ایک لاحقہ جو اسما کے آخر میں آتا ہے اس کی قدیم شکل -and تھی -

**Neap,** *a.& n., & v. t. & i , N.-tide* or *n.* : ( قمری ) ختم مد ؛ مہینے کے پہلے اور تیسرے ہفتے کے شروع کا مد جو سب سے نیچا ہوتا ہے - (۲) مد کا گھٹتے گھٹتے ختم ہو جانا - (۳) پانی کا ختم مد کے خط تک پہنچنا -
(۴) جہاز کا ختم مد کی وجہ سے روانگی سے مجبور ہونا -

**Neapolitan,** *a. & n.* : باشندۂ ناپل ؛ ناپلی یا ناپولی -
(۱) ناپلی قفلی ؛ ایک قسم کی بالائی کی برف جس

*N. ice*: کی ہر تہ کا رنگ اور ذائقہ مختلف ہوتا ہے - (۲) ناپلی مٹھائی ؛ اسی قسم کی مٹھائی -

*N. violet* : خوشبودار دو رنگی بنفشہ -

**Near,** *adv. & prep*(*-er, -est,* also *advv. & prepp*): (۱)پاس ؛ قریب ؛ نزدیک - (۲) تقریباً ؛ قریب قریب ؛ قریب تر (اصلیت سے) -
(۳) جز رسی سے ؛ بے حد کفایت شعاری سے -

*it lies near his heart* : اس کے دل سے لگی ہے ؛ اسے اسی سے قلبی تعلق ہے -

*n. at hand*: قریب -

*n. by*: ( زیادہ تر ) قریب ہی ؛ تھوڑے فاصلے پر -

*n. upon* : تھوڑے ہی دنوں کے فرق سے -

**Near,** *a.* : (۱) قریبی ؛ قریب کا ( عزیز ) - (۲) بے تکلف (دوست) ؛
(۳) بایاں ( جانور کے اعضاء ، گاڑی کے پہیوں یا جوڑی کے گھوڑوں کے لئے ) - (۴) پاس کا ؛ قریب کا - (۵) ( راستہ ) سیدھا ؛ قریب کا - (۶) قریب کا ؛ اصلیت سے قریب تر - (۷) نہایت جز رس یا کفایت شعار ؛ کنجوس ؛ جز رسانہ ، کنجوسی کا -

*a near escape* : بال بال بچنا -

*a near guess* : اصلیت سے قریب اندازہ ؛ قریب قریب صحیح اندازہ -

*a near race* : سخت مقابلہ ؛ دوڑ جس میں مقابلہ سخت ہو -

*a near resemblance* : بہت زیادہ مشابہت -

*a near translation* : ترجمہ جو مطلب سے قریب تر ہو ؛ صحیح ترجمہ -

*n. -sighted* : ( جسے دور کی چیز نہ دکھائی دیتی ہو ) نزدیک بین ؛ کوتاہ بین -

*near work* : باریک کام ؛ مہین کام ( جو آنکھ کو قریب لے جا کر کرنا پڑے ) -

*the near distance* : منظر کا وہ حصہ جو پس منظر اور پیش منظر کے بیچ میں واقع ہو -

**nearish,** *a.* : کسی قدر قریب -

**nearness,** *n.* : (۱) قرب ؛ نزدیکی - (۲) جز رسی : کنجوسی ؛ بخل

**Near.** *v. i. & t.* : پاس آنا ؛ قریب پہنچنا -

**Nearctic,** *a.* : ( حیوانیات ) شمالی امریکہ کے شمالی یا معتدل حصے کا ( جانور ) -

**Nearly,** *adv.* : (۱) قریب کے رشتے سے - (۲) غور سے (۳) تقریباً ؛ قریب قریب

*not n.* : بالکل نہیں -

**Neat**, *n.* (sing. & collect. as pl.) : (۱) بیل یا اسی جنس کا کوئی اور جانور - (۲) مویشی؛ ڈھور -
*n. -herd* : گوالا؛ چرواھا -
*n. -house* : مویشی کا باڑہ؛ مویشی گھر -
*n.'s-foot* : گاے بھینس کے پاے -
*n.'s- leather* : گاے بیل کا چمڑا؛ گوکا -
*n.'s-tongue* : زبان (گاے وغیرہ کی بطور غذا) -

**Neat**, *a.* : (۱) خالص؛ بے میل - (۲) نتھرا؛ عمدہ؛ سڈول - (۳) (زبان ' اسلوب بیان ' مقولہ) برجستہ؛ شستہ؛ پاکیزہ؛ نستعلیق - (۴) نفیس کاریگری کا؛ اُستادانہ (کام) - (۵) صاف؛ ستھرا؛ با قاعدہ؛ با سلیقہ (آدمی)؛ چابک دست؛ ھوشیار (کاریگر) -
**neatly**, *adv.* : ستھرے پن سے؛ کاریگری سے؛ عمدگی سے؛ نفاست سے -
**neatness**, *n.* : ستھرا پن؛ کاریگری؛ عمدگی؛ نفاست؛ شستگی؛ خوش اسلوبی -

**Neath**, *prep.* : (شعر) بجاے Beneath -

**Neb**, *n.* : (اسکا چستان) (۱) چونچ؛ منقار - (۲) ناک - (۳) ٹھوڑھنی - (۴) نوک؛ ٹونٹی؛ سرا -

**Nebula**, *n.* (pl. -lae) : (۱) پتلی (آنکھ کی) - (۲) (ھیئت) سدیم؛ سحابیہ -

**Nebular**, *a.* : سدیمی -
*n. hypothesis* : سدیمی مفروضہ؛ یہ مفروضہ یا نظریہ کہ نظام شمسی و نظام کوکبی سدیمی الاصل ھیں -
*n. theory* : سدیمی نظریہ -

**Nebulium**, *n.* : نبولیم ' ایک عنصر جس کے متعلق صرف اتنا معلوم ھےکہ گیسوں کے طیف میں سبز خط اسی کی وجہ سے ھوتا ھے -

**Nebulous**, *a.* : (۱) (ھیئت) سدیمی؛ سدیم نما - (۲) بادل کا سا؛ سحاب نما - (۳) دھندلا؛ مبہم؛ غیر واضح؛ بے شکل - (۴) ابر آلود؛ مکدر -
*n. star* : (۱) دھندلے ستاروں کا گچھا - (۲) دھندلا ستارہ؛ سدیمی ستارہ -
**nebulosity**, *n.* : (۱) سدیمیت - (۲) دھندلا پن؛ ابہام؛ بےشکلی -

**Necessarian**, *n. & a.* : = Necessitarian
**necessarianism**, *n.* : عقیدۂ جبر؛ عقیدۂ قدر؛ جبریت؛ قدریت -

**Necessarily**, *adv.* : لازمی طور پر؛ لازماً؛ ضرور -

**Necessary**, *a. & n.* : (۱) مطلوب؛ ضروری؛ درکار؛ لابد - (۲) تقدیری؛ جبری - (۳) لازمی (نتیجہ وغیرہ) - (۴) مجبور (فاعل انسان) - (۵) ضروریات زندگی میں سے کوئی شے -
*the n.* : (عامیانہ) روپیہ یا کام جو کسی مقصد کے لئے ضروری ھو -
*the nn. of life* : ضروریات زندگی -

**Necessitarian**, *n. & a.* : جبر کا قائل؛ جبری؛ قدری -
**necessitarianism**, *n.* : عقیدۂ جبر؛ عقیدۂ قدر؛ جبریت؛ قدریت -

**Necessitate**, *v.t.* : (۱) (شاذ) مجبور کرنا؛ (کسی پر) جبر کرنا - (۲) (کسی امر کو) ضروری ' لازمی یا لابد کرنا؛ ضروری شرط یا لازمی نتیجہ ھونا -

**Necessitous**, *a.* : محتاج؛ حاجت مند؛ ضرورت مند -

**Necessity**, *n.* : جبر؛ قدر؛ لزوم - (۲) مجبوری - (۳) حاجت؛ ضرورت؛ احتیاج - (۴) لابد ھونا - (۵) ضروریات زندگی میں سے کوئی شے؛ ضروری چیز - (۶) (عموماً جمع) افلاس؛ محتاجی؛ تنگ دستی؛ شدید ضرورت -
*logical n.* : لزوم منطقی؛ منطق کی رو سے لازم ھونا -
*make a virtue of n.* : جو کام مجبوراً کیا ھے اس کی داد چاھنا؛ جو کام ناگزیر ھے ' اسے اس طرح کرنا جیسے اپنی خوشی سے کیا ھو -
*n. is the mother of invention* : ضرورت پڑتی ھے تو تدبیر سوجھتی ھے؛ ضرورت ایجاد کی ماں ھے -
*n. knows no law* : جو حاجت سے مجبور ھے اس کے لئے کوئی قانون نہیں -
*of n.* : مجبوراً؛ طوعاً یا کرھاً -
*physical n.* : لزوم طبعی؛ قانون طبعی کی رو سے لازم ھونا -

**Neck**, *n.* : (۱) گردن - (۲) بکری وغیرہ کا گردن کا گوشت - (۳) گریبان؛ گلا - (۴) گردن؛ کسی ظرف کا تنگ حصہ؛ دریا یا خلیج کا تنگ حصہ - (۵) کسی چیز کا پتلا سا حصہ جو دو بڑے حصوں کو جوڑتا ھو -
*break n. of task* : کسی کام کا سخت ترین حصہ ختم کر لینا -
*break one's n.* : گردن ٹوٹنا؛ گردن ٹوٹنے سے مر جانا -
*get it in the n.* : مہلک زخم یا چوٹ کھانا؛ سخت چوٹ کھانا -
*n. & crop* : سر کے بھل -
*n. & n.* : برابر برابر (گھڑ دوڑ میں دو یا زیادہ گھوڑے) -
*n. -band* : کالر یا گلوبند (جو قبا کا جز ھو) -
*neckcloth* : گلوبند؛ مفلر -
*neckerchief* : گلے کا رومال -
*necklace* : گلوبند (زیور)؛ چمپا کلی؛ مالا؛ کنٹھا -
*n. or nothing* : یا ادھر یا اُدھر؛ تخت یا تختہ -
*n. -tie* : ٹائی؛ نیکٹائی -
*n. -verse* (benefit of clergy) : لاطینی اشعار (مناجات نمبر ۵۱ کی ابتدا کے) جن کو پڑھ کر ملزم اھل کلیسا کے حق استثنا سے مستفید ھوسکتا تھا اور اپنی جان بچا سکتا تھا -
*save one's n.* : اپنی جان بچانی -
(-) **necked**, *a.* : (-) گردن والا؛ (-) گردن -

**Neck**, *n.* : کٹے ھوے فصل کا آخری گٹھا -

**Necking**, *n.* : گردنی؛ ستون کا وہ حصہ جو وسط ستون اور لنگنی کے درمیان ھوتا ھے -

**Necklet**, *n.* : (۱) گلے کا زیور - (۲) سمور کا گلوبند -

**Necr(o)** - : یونانی لفظ Nekros سے مشتق سابقہ بمعنی لاش ' نعش -
*necrobiosis* : انحطاط نسیج -
*necrogenic* : جو اجسام مردہ کے اتصال سے پیدا ھو -
*necrolatry* : مردہ پرستی -
*necrology* : (۱) فہرست اموات - (۲) اطلاع وفات -
*necrophagous* : مردہ خوار؛ مردہ خور -
*necrophore* : قبر کھودنے کی کداں -
*necropolis* : گورستان؛ قبرستان؛ شہر خموشاں
*necropsy* or *necroscopy* : لاش کا طبی معائنہ؛ معائنہ بعد از مرگ -

**Necromancy**, *n.* : مردوں سے باتیں کرکے پیش گوئی کرنے کا فن ؛ جادو ؛ سحر -

**necromancer**, *n.* : ساحر ؛ جادو گر -

**necromantic**, *a.* : ساحرانہ -

**Necrosis**, *n.* : انحطاط استخواں ؛ انحطاط نسیج

**necrotic**, *a.* : انحطاط استخواں یا انحطاط نسیج کے متعلق -

**necrotize**, *v. i.* : نسیج کا گل جانا -

*Nectar*, *n.* : ( ۱ ) ( یونانی اساطیر ) دیوتاؤں کی شراب ؛ وہ چیز جو دیوتا پیتے ہیں - ( ۲ ) کوئی خوش ذائقہ پینے کی چیز - ( ۳ ) پودوں کا میٹھا رس یا شہد : عسل - ( ۴ ) نیکٹر ؛ ایک قسم کا بوتل کا پانی -

**nectarean**, *a.* : عسلی -

**nectareous**, *a.* : عسل نما -

**nectared**, *a.* : عسل دار -

**nectariferous**, *a.* : عسلیہ بر -

**nectarous**, *a.* : پر عسل -

**Nectarine**, *n.* : ایک قسم کا خوش ذائقہ شفتالو جس کا چھلکا نرم روئیں دار اور گودا سخت ہوتا ہے -

**Nectary**, *n.* : شہد داں ( پودوں کا وہ حصہ جس میں رس یا شہد ہوتا ہے ) -

**Neddy**, *n.* : گدھا ؛ خر -

*Nee*, *a.* : (لغوی معنی = پیدائشی) عورتوں کے خاندانی نام کو جو شادی سے قبل تھا ظاہر کرتا ہے، اُردو میں " بنت فلاں " سے یہ مفہوم ادا ہوسکتا ہے، مثلاً *Mrs.Smith,n.Jones* 'بیگم اسمتھ' بنت جونز -

**Need**, *n.* : ( ۱ ) ضرورت - ( ۲ ) احتیاج ؛ حاجت - ( ۳ ) آڑا وقت ؛ نازک وقت - ( ۴ ) افلاس ؛ مفلسی ؛ ناداری ؛ تنگدستی - ( ۵ ) مایحتاج ؛ وہ چیز جس کی ضرورت ہو - ( ۶ ) ( جمع ) حوائج ضروریہ ؛ بول و براز -

*a friend in n. is a friend indeed* : دوست آں باشد کہ گیرد دست دوست در پریشاں حالی و در ماندگی -

*do one's nn.* : رفع حاجت کرنا -

*failed him in his n.* : آڑے وقت کام نہ آیا -

*needfire* : وہ آگ جو سوکھی لکڑیوں کو رگڑ کر جلائی جائے -

**neediness**, *n.* : افلاس ؛ فلاکت ؛ ناداری -

**needy**, *a.* : مفلس ؛ محتاج ؛ مفلوک الحال ؛ نادار -

**Need**, *v. i. & t.* (3 sing. pres. *needs*, & *need*) ( ۱ ) درکار ہونا ؛ مطلوب ہونا ؛ (قدیم) ضروری ہونا (مثلاً it needs not ) - ( ۲ ) ( کسی شخص کو کسی چیز کی ) ضرورت ہونا ؛ حاجت ہونا - ( ۳ ) محتاج ہونا ؛ نادار ہونا ( ۴ ) ( کسی بات کا کسی شخص کے لئے ) ضروری ہونا ( اس کا جانا ضروری نہیں *he n. not go* ) -

**Needful**, *a.* : مطلوب ؛ ضروری -

*do the n.* : try ( ( ۱ ) جو ضروری ہو وہ کرنا - ( ۲ ) ( فٹ بال ) سے گول کرنا ؛ ایسی ٹھوکر لگانا کہ گول ہوجائے -

*it is n. to do that* : یہ ضروری ہے کہ وہ کام کیا جائے -

*the n.* : ( ۱ ) جو ضروری ہو ؛ جس کی ضرورت ہو - ( ۲ ) ( عامیانہ ) روپیہ ( جو کسی کام کے لئے ضروری ہو ) -

**needfulness**, *n.* : تنگ دستی ؛ مفلسی ؛ محتاجی -

**Needle**, *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) سوئی ؛ سوا ؛ سوزن ، سلائی - ( ۲ ) مقناطیسی سوئی ؛ قطب نما وغیرہ کی سوئی - ( ۳ ) معیاری سلائی ؛ خالص اور کامل سونے یا چاندی کا پتلا سا ٹکڑا جو کسی چیز کو کسوٹی پر کستے وقت مقابلے کے لئے سامنے رکھا جاتا ہے - ( ۴ ) کندہ کاری کا نوکدار آلہ - ( ۵ ) ایک نوکدار آلۂ جراحی جو ھلکے موتیا بند میں استعمال ہوتا ہے ؛ موتیا بند کی سلائی - ( ۶ ) ربر جلدی پچکاری کا سرا ؛ پچکاری کی سوئی ؛ پچکاری کی سلائی - ( ۷ ) گولی چلانے کی سلائی ( جو توڑے دار بندوق میں ہوتی ہے ) - ( ۸ ) مخروطی پتھر - ( ۹ ) نوکدار چٹان ؛ چوٹی - ( ۱۰ ) وہ تھونی جو محراب وغیرہ کو سہارا دینے کے لئے عارضی طور پر لگادی جائے - ( ۱۱ ) سوئی کی شکل کا بلورہ ( قلم ) - ( ۱۲ ) fir یا pine کی پتی - ( ۱۳ ) سینا - ( ۱۴ ) سوئی چبھونا ؛ عمل جراحی میں سلائی استعمال کرنا - ( ۱۵ ) اندر گھس جانا ؛ گھس پیٹھ کر نکلنا ( بہت سی چیزوں میں سے )- ( ۱۶ ) ( محراب وغیرہ میں ) سہارے کے لئے تھونی لگانا - (۱۷) سوئی کی شکل کی قلمیں یا بلورے بننا ( کسی چیز سے ) -

*look for n. in bottle of hay* : دیکھو Bottle -

*n.-book* : کتاب نما تلے دانی -

*n.-case* : سوئی دانی ؛ تلے دانی -

*n.-fish* : ایک مچھلی جس کا منھ لمبا برچھے کی شکل کا اور کانٹے سبز ہوتے ہیں -

*needleful* : سوئی بھر ( روئی وغیرہ ) -

*n.-gun* : سوئی دار بندوق (جس میں کارتوس سوئی سے چلتا ھے)-

*n.-lace* : سوزنی فیتہ ؛ سوزنی لیس -

*n.-point* : سوئی کی نوک -

*n.'s eye* : سوئی کا ناکا ؛ بیحد تنگ رستہ ( بحوالہ متی باب ۱۹ آیت ۲۴ ) -

*needlewoman* : سینے والی ؛ سلائی کا کام کرنے والی -

*needlework* : سوزن کاری ؛ سلائی اور کڑھائی -

*pins & nn.* : دیکھو pin -

*sharp as a n.* : تیز فہم ؛ چوکس -

*the n.* : ( عامیانہ ) کسی اعصابی بیماری کا دورہ -

**Needless**, *a.* : غیر ضروری ؛ بے فائدہ ؛ بے کار -

*n. to say* : یہ تو کہنے کی ضرورت ھی نہیں؛ یہ تو ظاہر ھی ھے-

**needlessly**, *adv.* : بلا ضرورت ؛ بے کار ؛ بے فائدہ -

**needlessness**, *n.* : غیر ضروری ہونا ؛ بے کار ہونا -

**Needments**, *n.* pl. : ضرورت کی چیزیں ؛ (خصوصاً) ضروریات سفر؛ سامان سفر ؛ رخت سفر ؛ اسباب -

**Needs**, *adv.* : ضرور؛ بالضرور؛ لازمی طور پر؛ مجبوراً؛ چار و ناچار ( اب صرف must کے ساتھ استعمال ہوتا ھے ) -

**Ne'er**, *adv.* : ( شعر ) ہرگز نہیں ؛ حاشا و کلا -

*n. a* : ایک بھی نہیں -

*n.-do-well,-weel* : نکما -

**Nefarious**, *a.* : بد معاش ؛ بے ایمان ؛ بد کردار ؛ بد معاشی کا ؛ بے ایمانی کا -

**nefariously**, *adv.* : بد معاشی سے ؛ بے ایمانی سے -

**nefariousness**, *n.* : بد معاشی ؛ بے ایمانی -

**Negate**, *v. t.* : ( ۱ ) نفی کرنا ؛ انکار کرنا ( کسی چیز کے وجود

کا) - (۲) (ایک چیز کی درستی سے) نفی ہونا ؛ تردید ہونا ؛ ابطال ہونا -

**Negation**, *n.*: (۱) نفی ؛ انکار ؛ تردید ؛ ابطال - (۲) سلبی یا منفی قول یا نظریہ - (۳) (منطق) سلبی دعوی - (۴) نقیض ؛ نفی - (۵) لاشے ؛ سلبی یا غیر حقیقی شے -

**negatory**, *a.*: منفی ؛ سلبی -

**Negationist**, *n.*: مُنکر ؛ نفی پسند ؛ وہ شخص جو مسلمہ عقائد سے انکار کرے اور اُن کی جگہہ کوئی دوسرے عقائد پیش نہ کرے -

**Negative**, *a.*: (۱) اِنکاری ؛ تردیدی ؛ اِمتناعی - (۲) منفی ؛ سلبی - (۳) (الجبرا) منفی صفر سے کم مقدار ظاہر کرنے والا - (۴) منفی (برق)؛ منفی برق رکھنے والا - (۵) (مصوری) منفی (تصویر جس میں اصل شے کی روشنی اور تاریکی کا عکس اُلٹا آیا ہو) -

*n. answer*: انکار -

*n. causes of dissatisfaction*: ترک فعل کا گناہ یا جرم -

*n. evidence*: واقع نہ ہونے کی شہادت ؛ منفی شہادت -

*n. instance*: موجود نہ ہونے کی مثال ؛ منفی مثال -

*n. proposition*: قضیۂ سالبہ ؛ قضیۂ منفیہ -

*n. quantity*: (بول چال مزاحاً) کچھ نہیں ؛ صفر -

*n. statute*: امتناعی قانون -

*n. virtue*: خیر منفی ؛ ترک شر -

*n. voice*: حق تنسیخ ؛ حق تردید -

*n. vote*: انکاری رائے -

**negatively**, *adv.*: منفی طور پر ؛ سلبی طور پر ؛ انکار، تردید یا ممانعت کے طور پر -

**negativeness**, *n.*: منفیت ؛ منفی ہونا ؛ سلبیت -

**negativity**, *n.*: منفیت ؛ سلبیت -

**Negative**, *n.*: (۱) منفی قول ؛ منفی قضیہ - (۲) انکاری جواب ؛ تردیدی جواب ؛ انکار ؛ تردید - (۳) حرف نفی ؛ منفی لفظ - (۴) حق تردید ؛ حق تنسیخ - (۵) سلبی صفت - (۶) (جبر و مقابلہ) مقدار منفی - (۷) (فن تصویر کشی) منفی تصویر ؛ منفی عکس - (۸) (برقیات) منفی برق -

*he returned a n.*: اُس نے اِنکار یا تردید کی -

*in the n.*: منفی ؛ انکاری ؛ نفی میں -

*it was decided in the n.*: تجویز مسترد کردی گئی -

*the answer is in the n.*: جواب یہ ھے کہ "نہیں" -

*two nn. make an affirmative*: نفی کی نفی اثبات کے برابر ھے -

**Negative**, *v. t.*: (۱) منسوخ کرنا ؛ نا منظور کرنا ؛ مسترد کرنا - (۲) تردید کرنا ؛ غلط ثابت کرنا؛ ابطال کرنا - (۳) (کسی بیان یا قول کی) تردید کرنا یا اس سے انکار کرنا - (۴) (اثر کو) باطل کر دینا -

**Negativism**, *n.*: مذہب انکار ؛ مذہب نفی ؛ منکریت -

**negativist**, *n.*: منکر ؛ نفی پسند -

**Neglect**, *v. t. & n.*: (۱) بے توجہی کرنا ؛ بے التفاتی کرنا ؛ تغافل برتنا - (۲) پڑا رہنے دینا ؛ غافل رہنا؛ توجہ نہ کرنا - (۳) غفلت کرنا ؛ سہل انگاری برتنا ؛ قاصر رہنا (ادائے فرض سے) - (۴) بھول جانا (کسی کام کو)؛ فروگزاشت ہوجانا ؛ چوک جانا -

**neglectable**, *a.*: (شاذ) قابل فروگزاشت -

**neglectful**, *a.*: تغافل شعار ؛ غفلت شعار ؛ غافل ؛ بے پروا ؛ سہل انگار -

**neglectfully**, *adv.*: غفلت سے ؛ سہل انگاری سے ؛ بے التفاتی سے -

**neglectfulness**, *n.*: غفلت شعاری ؛ تغافل شعاری ؛ سہل انگاری ؛ بے پروائی -

**Neglige**, *n.*: ڈھیلا ڈھالا بے تکلف لباس -

**Negligeable**, *a.*: (شاذ) بالکل خفیف ؛ برائے نام ؛ ناقابل لحاظ -

**Negligence**, *n.*: (۱) غفلت ؛ بے پروائی ؛ بے توجہی ؛ بے التفاتی؛ تغافل - (۲) (ادب و فن) بے تکلفی؛ بے ساختہ پن؛ سادگی -

*contributory*, *n.*: (قانون) امدادی غفلت ؛ مدعی اور مدعی علیہ دونوں کا مساوی قصور جس کی بنا پر حادثہ وقوع میں آے ؛ شخص متضرر کا معمولی احتیاط سے بھی کام نہ لینا -

**negligent**, *a.*: (۱) غافل ؛ غفلت شعار ؛ سہل انگار ؛ بے پروا - (۲) سادہ ؛ بے ساختہ ؛ بے تکلف -

**negligently**, *adv.*: (۱) غفلت سے ؛ بے پروائی سے - (۲) سادگی سے ؛ بے ساختہ ؛ بے تکلف -

**Negligible**, *a.*: بالکل خفیف ؛ برائے نام ؛ ناقابل لحاظ -

**Negotiate**, *v. i. & t.*: (۱) گفت و شنید کرنا ؛ کاروبار یا مصالحت کی گفتگو کرنا - (۲) گفت و شنید سے معاملہ طے کرنا یا مقصد حاصل کرنا ؛ معاملہ کرنا - (۳) ھنڈی وغیرہ کو سکارنا ؛ بھنانا ؛ ھنڈی کے بدلے زر نقد (روپیہ یا نوٹ) لینا یا دینا - (۴) ٹٹی وغیرہ پھاند جانا - (۵) رکاوٹ کو دور کرنا ؛ مشکلات پر غالب آنا -

**negotiable**, *a.*: (۱) قابل گفت و شنید - (۲) سکارنے کے قابل (ھنڈی وغیرہ) -

**negotiant**, *n.*: (۱) گفت و شنید کرنے والا ؛ معاملہ کرنے والا - (۲) سکارنے والا -

**negotiation**, *n.*: (۱) گفت و شنید ؛ معاملہ - (۲) ھنڈی وغیرہ سکارنا -

**negotiator**, *n.*: گفت و شنید کرنے والا ؛ درمیانی شخص -

**negotiatress, negotiatrix**, *nn.*: گفت و شنید کرنے والی ؛ بیچ میں پڑنے والی -

**Negrillo**, *n.*: (۱) چھوٹا سا حبشی - (۲) پست قامت حبشی ؛ حبشیوں کی اُس نسل کا جو وسطی اور شمالی افریقہ میں آباد ھے -

**Negrito**, *n.*: (ملایا اور پولنیشیا کے خطے کی پست قامت) حبشی نما نسل کا شخص -

**Negro**, *n.* (fem. *Negress*) & *a.*: (۱) حبشی ؛ زنگی - (۲) حبشی نسل کا ؛ سیاہ فام ؛ کالے رنگ کا (آدمی یا جانور) -

*n. minstrels*: حبشی گوئیے ؛ اصلی یا فرضی حبشی جو حبشیوں کے گیت گاتے ھیں اور اُنکے ناچ ناچتے ھیں -

*N. -head*: (۱) ایک قسم کا تیز سیاہ تمباکو جس کی ٹکیہ بنا کر چبائی جاتی ھے - (۲) ایک ادنی قسم کا ربر -

*Negroland*: حبشیوں کا علاقہ ؛ حبش ؛ سوڈان وغیرہ ؛ افریقہ کا (علاقہ) جس میں حبشی آباد ھیں -

**negroid**, *a. & n.*: حبشی نما -

**negroidal**, *a.*: حبشی نما -

**negrophil**, *a.* & *n.*: حبشی دوست؛ جو حبشیوں کو پسند کرتا ھے -

**negrophilism**, *n.*: حبشی دوست ہونا -

**negrophobia**, *n.*: حبشی ترسی ؛ حبشیوں کی طرف سے نفرت -

**Negus**, *n.*: فرمانروائے حبش؛ شاہ حبش -

**Negus**, *n.*: شراب جرش ( انگور کی شراب میں شکر اور پانی ڈال کر گرم کرکے بناتے ھیں ( یہ ایک قسم کی شراب ھے جس کو ایف - نیگس المتوفی سنہ ۱۷۳۲ ع نے ایجاد کیا تھا ) -

**Neigh**, *v. i.*, & *n.*: (۱) ھنھنانا ( گھوڑے کا بولنا یا گھوڑے کی طرح بولنا ) - (۲) ھنھناھت -

**Neighbour**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) پڑوسی ؛ پڑوس کا ' ھم سایہ - (۲) ھم سایہ ملک کا باشندہ - (۳) پاس کا ' برابر کا ' ھم پہلو شخص یا چیز- (۴) پڑوس میں ھونا؛ برابر میں ھونا ؛ متصل ھونا -

**neighbouring**, *a.*: پڑوس کا ؛ برابر کا -

**neighbourliness**, *n.*: حق ھم سایگی کی رعایت کرنا -

**neighbourless**, *a.*: بےھم سایہ؛ جس کا کوئی ھم سایہ نہ ھو -

**neighbourly**, *a.*: حق ھم سایگی کی رعایت کرنے والا -

**neighbourship**, *n.*: ھم سایگی - ھم محلگی ؛ حق ھم محلگی -

**Neighboured**, *a.*: ( اچھا یا برا ) ھم سایہ رکھنے والا ؛ گرد و پیش رکھنے والا -

*a beautifully n. town*: خوش نواح شہر ؛ خوش سواد شہر -

*ill n.*: برا ھم سایہ رکھنے والا ؛ برا گرد و پیش رکھنے والا -

**Neighbourhood**, *n.*: (۱) ھم سایگی کا احساس ؛ ھم سایگی کا برتاؤ - (۲) پڑوس ؛ ھم سایگی - (۳) لگ بھگ ھونا ؛ قریب ھونا ( قریب قریب ' لگ بھگ : *in the n. of* ) - (۴) پڑوس کے لوگ ؛ آس پاس کے لوگ - (۵) نواح ؛ آس پاس کا علاقہ -

**Neither**, *adv. conj. a.* & *pron.*: (۱) نہ تو ؛ نہ - (۲) ( یہ ) بھی نہیں ؛ ( یوں ) بھی نہیں - (۳) ( دونوں میں سے ) ایک بھی نہیں ؛ نہ یہ نہ وہ - (۴) ( بیجا استعمال ) ( کئی چیزوں میں سے ) کوئی بھی نہیں -

*n. here nor there*: دیکھو Here -

**Nek**, *n.*: گردن کوہ ؛ کوھستان کا نشیبی حصہ ؛ وہ نشیب جو پہاڑوں کے سلسلے کے بیچ میں ھو -

**Nelly**, *n.*: petrel کی سب سے بڑی قسم ؛ ایک پرندہ جس کے بازو لمبے اور پر سفید و سیاہ ھوتے ھیں -

**Nemato-**: ( سابقہ ) یونانی لفظ neme سے ماخوذ ھے جس کے معنی ھیں رشتہ ' دھاگا - یہ رابطہ اگر علمی الفاظ میں آتا ھے تو ان کو خیطی معنی پہنا دیتا ھے -

*nematocyst*: نیش کیسہ ؛ ایک کیسہ جو ( jellyfish ( لعاب ماھی ) وغیرہ میں پایا جاتا ھے ؛ اس میں دھاگے کی ایک لچھی ھوتی ھے ' جس کا ایک سرا ڈنک مارتے وقت باھر نکل آتا ھے -

*nematode & nematoid*: ایک پتلا اُستوانی شکل کا (کیڑا) ؛ خیطیہ ؛ رشتہ نما (کیڑا) -

**Nemesis**, *n.*: (۱) انتقام کی دیوی - (۲) انتقام الٰہی ؛ مکافات عمل ؛ پاداش عمل -

*Nemine*: بلا اختلاف ؛ بہ اتفاق رائے ؛ متفقہ طور پر -

**Nenuphar**, *n.*: نیلوفر ؛ گل نیلوفر ؛ کنول ؛ کنول کا پھول -

**Neo-**: ایک سابقہ جو یونانی زبان کے neos سے ماخوذ ھے ' یہ اسما و صفات کے ساتھ آتا ھے ' اور ان میں جدید ' نو ' حال کا ' متاخر 'اصلاح شدہ کے معنی پیدا کر دیتا ھے -

*n.-Platonism*: نو فلاطونیت ؛ اشراقیت ؛ تیسری صدی عیسوی کا مذھب فلسفہ ( افلاطونی خیالات میں مشرقی باطنیت کی آمیزش) -

*n.-Malthusianism*: نو مالتھوسی اصول ؛ جدید مالتھوسی اصول - مانع حمل طریقوں کا استعمال -

*n.-Hellenism*: جدید یونانیت ؛ یونانیوں کے نصب العین زندگی کا احیاء -

*n.-Cambrian*: (طبقات الارض ) نوکیمبری ؛ اخیر کیمبری زمانے کا دیکھو ( cambrian ) -

*neodoxy*: عقیدۂ جدید ؛ نظریۂ جدید -

*neontology*: موجودہ حیوانات کا مطالعہ -

*neozoic*: ( طبقات الارض ) تاریخ طبقاتی کے زمانۂ متاخر کے متعلق ؛ عہد متاخر کا -

**Neolithic**, *a.*: عہد متاخر حجری کا ؛ اس زمانے کا جب پتھر کے ھتھیار اور آلات گھس کر یا رگڑ کر بنائے جاتے تھے -

**Neologian**, *a.* & *n.*: الہیات میں معقول پرستی کا قائل ؛ معقول پرست ؛ بدعتی ؛ معقول پرست انسان ؛ بدعتی انسان -

**Neologism, neology**, *nn.*: (۱) الفاظ سازی ؛ الفاظ تراشی ؛ وضع الفاظ ؛ نئے الفاظ گھڑنا - (۲) نیا تراشا ھوا لفظ ؛ گھڑا ھوا لفظ - (۳) بدعت پسندی ؛ عقلیت ؛ دینی عقائد میں جدت پیدا کرنا یا عقلیت کو دخل دینا ؛ معقولی مذھب -

**neologist**, *n.*: (۱) لفظ تراش ؛ واضع الفاظ - (۲) بدعت پسند ؛ معقول مذھب رکھنے والا -

**neologize**, *v. i.*: (۱) الفاظ تراشنا ؛ الفاظ گھڑنا - (۲) دینی عقائد میں جدت پیدا کرنا یا عقلیت کو دخل دینا ؛ معقولی مذھب اختیار کرنا -

**Neon**, *n.*: ایک ذاتی گیس ( جو کرۂ ھوا میں حال میں دریافت کی گئی ھے ) -

**Neophron**, *n.*: مصر کا سفید گدھ ( اسی قسم کے دوسرے پرندوں کو بھی کہتے ھیں ) -

**Neophyte**, *n.*: (۱) وہ شخص جس نے کوئی نیا مذھب اختیار کیا ھو ؛ نو ایمان ؛ ( خصوصاً ابتدائی عہد کے عیسائیوں اور رومن کیتھولک فرقے کے ھاں ) نو مرید - (۲) وہ شخص جو کسی مذھبی سلسلے میں امتحاناً داخل کیا گیا ھو ؛ اُمید وار راھب یا پادری - (۳) نو آموز ؛ مبتدی -

**Neoteric**, *a.*: جدید ؛ نیا ؛ حال کا -

**Neotropical**, *a.*: امریکہ کے گرم خطے اور جنوبی امریکہ کا -

**Nepenthe (s)**, *n.*: (۱) ( شعر ) ( داروئے ) اندوہ ربا ؛ ( داروئے ) غم فراموش - (۲) ایک پودا جس کی پتیاں صراحی کی شکل کی ھوتی ھیں -

**Nephew**, *n.*: بھتیجا ؛ برادر زادہ ؛ بھانجا ؛ خواھر زادہ -

**Nephology**, *n.*: سحابیات ؛ علم سحاب ؛ بادلوں کا علم -

**Nephritic**, *a.*: گردے کا ؛ گردے کے متعلق -

**Nephritis**, *n.*: ورم گردہ -

**Nephr(o)-**: یہ دونوں سابقے یونانی لفظ nephros سے ماخوذ ھیں '

جس کے معنی گردے کے ہیں -

*nephroectomy* : قطع گردہ ؛ گردے کو کاٹ کر نکال دینا -

*nephrology* : علم گردہ -

*nephrotomy* : گردے کی چیر پھاڑ ؛ گردے کا عمل جراحی -

*Ne plus altra*, *n.* : ( ۱ ) امتناع پیش قدمی؛ آگے بڑھنے کی ممانعت - ( ۲ ) اٹل رکاوٹ ؛ سد راہ - ( ۳ ) انتہا ؛ منتہا ؛ آخری حد - ( ۴ ) معراج کمال ؛ نقطۂ کمال ( ہر قل اعظم کے میناروں پر یہ کتبہ کندہ تھا " اس سے آگے نہیں " ) -

**Nepotism**, *n.* : عزیزوں کےساتھ بیجا رعایت؛ عزیزوں کی پاسداری -

**nepotist**, *n.* : عزیزوں کی بیجا رعایت یا پاسداری کرنے والا -

**Neptune**, *n.* : ( ۱ ) خدا وند بحر ؛ رب النوع بحر ؛ سمندر کا دیوتا - ( ۲ ) سمندر ؛ بحر - ( ۳ ) نیپتون ؛ نظام شمسی کا بعید ترین ستارہ -

*N.'s cup* : مونگے اور اسفنج کی بعض قسموں کے نام ہیں-

**Neptunian**, *a.* & *n.* : ( طبقات الارض ) ( ۱ ) نیپ چونی ؛ نیپ چونی طبقہ ؛ آبی طبقہ ؛ وہ طبقہ جو پانی کے عمل سے پیدا ہوا ہو - ( ۲ ) اس نظریے کا قائل کہ اکثر طبقات الارض پانی کے عمل سے بنتے ہیں - ( ۳ ) ستارۂ نپتوں کے متعلق ؛ نپتونی -

**Neptunist**, *n.* : وہ شخص جو اس نظریے کا قائل ہو کہ اکثر طبقات ارض پانی کے عمل سے بنتے ہیں -

**Nereid**, *n.* : ( ۱ ) بحری پری ؛ سمندر کی پری ؛ جل پری ؛ ساگر پری - ( ۲ ) ( حیاتیات ) سمندر کا ایک کیڑا ؛ بحری ہزار پا ؛ سمندر کا کنکھجورا -

*Nero antico*, *n.* : ایک قسم کا سیاہ مرمر ( جو رومی کھنڈروں میں پایا جاتا ہے ) -

**Neroli**, *n.* : نیرولی ؛ روغن نارنگی ؛ نارنگی کا تیل ( جو اکثر خوشبوؤں میں پڑتا ہے ) -

**Neronian**, *a.* : نیرونی ؛ نیرو کا ؛ نیرو صفت ؛ نیرو کے زمانے کا ؛ رومی شہنشاہ نیرو سے منسوب - ( ۲ ) ظالم ؛ نفس پرست ؛ مطلق العنان ؛ نفس پرستانہ ؛ مطلق العنانی کا -

**Nervate**, *a.* : ( نباتیات ) عروقی ؛ عروق دار ؛ جس میں رگیں ہوں -

**nervation**, *n.* : نظام عروقی -

**Nerve**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) عصب ؛ پٹھا ؛ نس ؛ رگ - ( ۲ ) ( شعر ) زور ؛ توانائی ؛ کس ؛ بل - ( ۳ ) ( نباتیات ) رگ ؛ عرق - ( ۴ ) ( تشریح ) عصب ( اعصاب ان خاص ریشوں کو کہتے ہیں ؛ جو دماغ یا نخاع وغیرہ سے جسم کے دوسرے حصوں تک حس یا حرکت کو منتقل کرتے ہیں ) - ( ۵ ) ( جمع ) اعصابی بے چینی ؛ اعصاب کی کمزوری ؛ غیر طبعی زود حسی - ( ۶ ) نظام اعصاب ؛ رگ و ریشہ - ( ۷ ) اوسان ؛ جراءت ؛ ہمت - ( ۸ ) قوت پہنچانا ؛ تقویت پہنچانا ؛ جان ڈال دینا ؛ ہمت بڑھانا ؛ دل بڑھانا - ( ۹ ) اوسان سنبھالنا ؛ دل کو مضبوط کرنا -

*a fit of nn.* : اعصابی بے چینی کا دورہ -

*does not know what nn. are* : اسے اعصابی بے چینی کی مطلق شکایت نہیں -

*get on one's nn.* : پریشان کردینا ؛ ناک میں دم کردینا -

*good laws are the nn. of a State* : عمدہ قانون حکومت کی جان ہے -

*has iron nn., nn. of steel* : اس کے اعصاب نہایت قوی ہیں ؛ کبھی گھبراتا یا ڈرتا نہیں -

*lose one's n.* : اوسان جاتے رہنا ؛ گھبرا جانا -

*n.-centre* : مرکز اعصاب -

*n.-knot* : عقدۂ اعصاب -

*strain every nerve* : انتہائی کوشش کرنا ؛ ناخنوں تک کا زور لگانا -

**(-)nerved**, *a.* : (-) اعصاب کا -

**nervo-**: (سابقہ بمعنی) اعصابی -

**Nerveless**, *a.* : ( ۱ ) مٹھا ؛ مجہول ؛ بےحس - ( ۲ ) ( اسلوب بیان ) پھسپھسا ؛ جس میں طول یا اطناب کا عیب ہو - ( ۳ ) ( علم حشرات و نباتیات ) بے رگ ؛ بے عرق - ( ۴ ) ( تشریح و حیوانیات ) بے اعصاب -

**nervelessly**, *adv.* : ( ۱ ) مٹھے پن سے ؛ بے حسی سے - ( ۲ ) پھسپھسے انداز میں ؛ بیجا طول دے کر -

**nervelessness**, *n.* : ( ۱ ) مٹھا پن ؛ مجہولیت - ( ۲ ) پھسپھسا پن ؛ طول پسندی -

**Nervine**, *a.* & *n.* : ( طب ) عصبی امراض کی ( دوا ) -

**Nervous**, *a.* : ( ۱ ) عضلات کا ؛ پٹھوں کا ؛ عضلاتی ؛ مضبوط ؛ گٹھا ہوا - ( ۲ ) ( اسلوب بیان ) پر زور ؛ جس میں اختصار یا ایجاز کی صفت ہو - ( ۳ ) پر اعصاب جس میں اعصاب ہوں - ( ۴ ) اعصاب پر اثر کرنے والا ؛ عصبی - ( ۵ ) اعصاب کا ؛ اعصابی - ( ۶ ) عصبی المزاج ؛ بے حد زود حس ؛ بے چین ؛ پریشان ؛ مضطرب ؛ خوف زدہ -

*n. system* : نظام عصبی ؛ نظام اعصابی -

**nervously**, *adv.* : ( ۱ ) زود حسی سے ؛ بے چینی سے ؛ پریشانی یا اضطراب سے - (۲) پر زور انداز میں ؛ اختصار سے ؛ ایجاز سے -

**nervousness**, *n.* : ( ۱ ) عصبی المزاج ہونا ؛ بے حد زود حسی ؛ اضطراب ؛ پریشانی - ( ۲ ) پر زور ہونا ؛ اختصار ؛ ایجاز -

**Nervure**, *n.* : ( ۱ ) پرندے کے بازو کی نلی یا نس - ( ۲ ) پتے کی بڑی رگ -

**Nervy**, *a.* : ( ۱ ) ( شعر ) مضبوط ؛ قوی - ( ۲ ) ( عامیانہ ) نڈر ؛ بیباک ؛ ڈھیٹ - ( ۳ ) جو اعصابی کمزوری کی حالت میں ہو ؛ بے چین ؛ گھبرایا ہوا ؛ چڑچڑا - ( ۴ ) جس سے اعصاب پر زور پڑے یا صدمہ پہنچے ؛ بے چین کرنے والا ؛ پریشان کرنے والا -

**Nescience**, *n.* : ناواقفیت ؛ لا علمی -

**Nescient**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) جاہل ؛ بے خبر ؛ لا علم - ( ۲ ) ناواقف - ( ۳ ) لا ادریہ -

**Ness**, *n.* : راس ؛ خشکی کا پتلا سا حصہ جو سمندر میں دور تک چلا جائے -

**-ness** : یہ ایک لاحقہ ہے ؛ جو صفات کے ساتھ لگایا جاتا ہے اور کیفیت یا حالت کے معنی دیتا ہے -

**Nest**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) گھونسلا ؛ آشیانہ - (۲) گوشۂ عافیت ؛ مقام امن ؛ خلوت گاہ ؛ نشیمن - (۳) گھر ؛ بستر ؛ کسی چیز کا خانہ - (۴) ڈاکوؤں وغیرہ کا اڈا - (۵) (عیاشی وغیرہ کا) گھر - (۶) جھول (مرغی وغیرہ کے بچوں کا) ؛ جھنڈ (مکھیوں وغیرہ کا) - (۷) مجموعہ ؛ سلسلہ - (۸) چھوٹی الماری یا میز جس میں بہت سی درازیں ہوں - (۹) گھونسلا بنانا ؛ آشیانہ بنانا ؛ نشیمن بنانا - (۱۰) پرندوں کے گھونسلے اتارنا ؛ گھونسلے جمع کرنا ؛ گھونسلے میں رہنا ؛ آشیانے میں رہنا ؛ رین بسیرا کرنا ؛ بسیرا کرنا ؛ اڈے پر آرام کرنا -

*feather* one's *n.* : دیکھو - Feather

*it's an ill bird that fouls its own nest* : اپنے وطن کو یا گھر کو برا کہنا بری بات ھے -

*n.* -*egg* : (۱) دڑبے کا انڈا ( وہ اصلی یا نقلی انڈا جو دڑبے میں رکھتے ھیں کہ مرغی وھاں جاکر انڈے دے ) - (۲) برکت کی رقم ؛ تھوڑی رقم جو بینک میں پڑی رھنے دی جائے تاکہ اور جمع کرنے کی تحریک ھو -

**nestful**, *n.* : گھونسلا بھر -

**nestlike**, *a.* : آشیاں نما -

**Nestle**, *v. i & t.* : (۱) ( شاذ ) گھونسلا بنانا ؛ آشیانہ بنانا - (۲) آرام سے بیٹھنا ؛ اچھی طرح لوٹ کر بیٹھنا یا لیٹنا - (۳) ( کسی شخص سے ) چوٹ کر بیٹھنا یا کھڑا ھونا ( پیار سے ) - (۴) ( سر ؛ چہرہ ؛ کندھا وغیرہ ) پیار سے یا آرام سے رکھ دینا (کسی چیز پر)- (۵) چمٹائے رھنا ؛ آغوش میں لیے رھنا -

**Nestling**, *n.* : ( پرند کا ) بچہ جو گھونسلے سے باھر نہ نکل سکے ؛ بے بال و پر بچہ -

**Nestor**, *n.* : نسطور ؛ پیر دانشمند ؛ کسی حلقے یا جماعت میں سب سے معمر اور تجربہ کار شخص ؛ بزرگ جماعت ؛ بزرگ قوم -

**Nestorian**, *a.* & *n.* : نسطوری ؛ پیرو نسطور ( Nestor سنہ ۴۲۸ع میں قسطنطنیہ کا بطریق تھا ) -

**Nestorianism**, *n.* : نسطوریت -

**Net**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) جالی ؛ جالی دار چیز - (۲) جال ؛ دام ( مچھلی ' پرند وغیرہ کو پکڑنے کا ) - (۳) جال ؛ جالی ( جو کوئی چیز رکھنے یا حفاظت یا آڑ کے کام آے مثلاً ٹینس کا جال ' بالوں کی جالی وغیرہ )- (۴) پھندا ؛ دھوکا ؛ دام فریب - (۵) مکڑی کا جالا - (۶) کوئی چیز جو شاخ در شاخ اور حلقہ درحلقہ پھیلی ھو ؛ جال ؛ کوئی چیز جو جال کی طرح پھیلی ھوئی ھو؛ ریل کا جال ؛ نہروں کا جال وغیرہ - (۷) جال میں پھنسانا - (۸) جالی یا جال میں رکھنا - (۹) جالی سے ڈھک دینا - (۱۰) جال پھیلانا ؛ جال ڈالنا ؛ جال بچھانا ؛ ( دریا وغیرہ میں ) جال سے مچھلی پکڑنا - (۱۱) جالی بنانا - (۱۲) (جالی دار تھیلی ' جھولا وغیرہ ) بنانا - (۱۳) جال سا پھیلا دینا -

**netful**, *n.* : جال بھر -

**netted**, *p.p.* : جالی دار ؛ جس میں جالی کی سی آرائش کی گئی ھو -

**Net**, *a.* & *v. t.* : (۱) خالص ؛ بعد منہائی ( اخراجات وغیرہ ) - (۲) (کوئی رقم) خالص لینے کی حیثیت سے حاصل کرنا یا حاصل ھونا -

*n. price* : اصلی قیمت (جس پر دستوری یا آڑھت نہیں ملتی ) -

*n. profit* : نفع بعد از وضع اخراجات ؛ خالص نفع -

***Ne te mere***, *n.* : فرمان پاپا دربارۂ قیود نکاح ( سنہ ۱۹۰۷ ع میں پاپا ے اعظم نے یہ فتوی دیا تھا کہ کیتھو لکوں اور عیسائیوں کے اور فرقوں کے درمیان شادی صرف اس وقت ھوسکتی ھے جب کیتھو لک اسقف یا اس کا قائم مقام نکاح پڑھائے ) -

**Nether**, *a.* : (قدیم یا مزاحیہ) زیریں ؛ نیچے کا -

*n. garments* : پاجامہ ؛ پتلون -

*n man or person.* : نیچے کا دھڑ ٹانگیں وغیرہ -

*n. millstone* : (مجازاً) پتھر کا دل -

*n. world, regions* : عالم اسفل؛ (عموماً) جہنم؛ (شاذ) دنیا؛ زمین -

**nethermost**, *a.* : سب سے نیچے کا -

**Netherlander**, *n.* : نشیبستان یا نشیبی ممالک ( ھالستان اور بلجیم ) کا باشندہ ؛ نشیبستانی -

**Netherlandish**, *a.* : نشیبستانی ؛ نشیبستان کا یا اس کے متعلق -

**Netsuke**, *n.* : نت سوک ؛ یہ ایک قسم کا بٹن نما زیور ھے جو جاپانی پہنتے ھیں -

**Netting**, *n.* : (۱) جال بچھانا وغیرہ ( دیکھو net ) - (۲) جالی کا کام - (۳) جالی -

**Nettle**, *n.* & *v. t.* : (۱) بچھوا ؛ عقربیہ ؛ ایک پودا جس کی پتیاں خاردار ھوتی ھیں - (۲) بچھوے مارنا - (۳) بچھوے کے چھوجانے سے سوزش ھونا - (۴) چھیڑنا ؛ بھڑکانا ؛ اشتعال دلانا ؛ خفا کردینا —

*Common n.* : معمولی بچھوا -

*dead -n.* : دیکھو - Dead

*Great n.* : بڑا بچھوا -

*n. -rash* : بچھوا چھپے ( جلد کی ایک بیماری جس میں جسم پر چتھے پڑجاتے ھیں ) -

**Neum(e)** *n.* : (موسیقی) وہ گیت جو plainsong کے طریقے سے ایک ایک بول کر کے گا یا جائے -

**Neural**, *a.* : ( ۱ ) عصبی ؛ اعصابی - (۲) مرکزی نظام عصبی کے متعلق -

**Neuration**, *n.* تقسیم عروق ؛ ترتیب عروق ؛ پرندے کے بازو یا درخت وغیرہ کے پتوں میں نسوں کی تقسیم -

**Neur(o)-** : سابقہ یونانی کے لفظ " neurore " سے مشتق ھے جن الفاظ میں یہ آتا ھے ان سب میں " عصبی " " اعصابی " "عضلی " " عضلاتی " یا " عروقی " معنی پیدا کردیتا ھے -

*neuralgia.* : درد اعصاب ؛ اعصابی درد ؛ پٹھوں کا درد ( خصوصاً سر یا چہرے میں ) -

*neuralgic* : درد اعصاب کے متعلق -

*neurasthenia* : ضعف اعصاب -

*neurasthenic* : ضعف اعصاب کے متعلق -

*neurectomy* : قطع اعصاب -

*neurine* : عصبی نسیج -

*neuritis* : ورم اعصاب -

*neurological* : علم الاعصاب کے متعلق -

*neurologist* : ماھر علم الاعصاب -

*neurology* : عصبیات ؛ علم الاعصاب -

*neuro- muscular* : اعصاب و عضلات کے متعلق

*neuropath* : اعصاب کا مریض ؛ عصبی مرض کا مریض ؛ وہ شخص جو حد سے زیادہ زود حس ھو -

*neuropathic* : عصبی امراض کے متعلق -

*neuropathist* : ماھر علاج اعصاب ؛ عصبی امراض کا معالج -

*neuropathology* : عصبی امراض کی تشخیص -

*neuropathy* : عصبی امراض کا علاج -

*neurophysiology* : علم افعال الاعصاب -

*neuropsychic* : نفسیات اعصاب کا -

***Neuroptera*** : کرم عروقی ؛ یہ ایک قسم کا کیڑا ھے جس کے چار رنگے ' جھلی دار اور شفاف بازو ( بال ) ھوتے ھیں ' اور ان میں ایک رگوں کا جال پھیلا ھوتا ھے -

*neurotomy* : قطع اعصاب -

*neurypnology* : hypnotism کا علم -

**Neuroma**, *n.* (pl. -ta): عصبی پھوڑا ؛ عصبی دنبل؛ عصبی گلٹی -

**Neurosis**, *n.*: (۱) فساد اعصاب ؛ خلل اعصاب - (۲) عصبی تغیر ( جو هر نفسی فعل سے پہلے واقع هوتا هے ) -

**Neurotic**, *a.* & *n.*: (۱) اعصاب کی ( دوا ) ؛ (وہ دوا) جو نظام اعصاب پر اثر کرتی هے - ( ۲ ) خلل اعصاب کا مریض ؛ فساد اعصاب کا مریض -

**Neuter**, *a.* & *n.*: (۱) (صرف و نحو) بے جنس ؛ لاجنسی (جو نه مذکر هو اور نه مونث ) - ( ۲ ) فعل لازم - ( ۳ ) غیر جانب دار - (۴) ( نباتیات ) بے زوج - (۵) ( علم حشرات ) عاقر ( جس میں نر اور مادہ کا فرق نه هو) - (۶) اسم بے جنس - ( ۷ ) فعل لازم - ( ۸ ) جنس لا جنسی - ( ۹ ) غیر جانب دار شخص - ( ۱۰ ) عاقر کیڑا خصوصاً چیونٹی یا شهد کی مکھی - (۱۱) خصی جانور -

*stand n.*: غیر جانب دار رهنا -

**Neutral**, *a.* & *n.*: (۱) جو جنگ میں کسی فریق کا ساتھ نه دے ؛ غیر جانب دار ( ریاست )؛ غیرجانب دار ریاست کا ( باشندہ ) - (۲) جو بحث یا جھگڑے میں کسی فریق کا ساتھ نه دے ؛ بے تعلق؛ غیر جانب دار - (۳) غیر معین ؛ مبهم ؛ بے رنگ - (۴) ( کیمیا ) جو ترشه هو اور نه القلی ؛ بے رنگ - (۵) ( برقیات ) جو نه مثبت هو نه منفی ؛ بے رنگ - (۶) ( نباتیات اور حشرات ) عاقر ( جس میں نر اور مادہ کا فرق نه هو ) - (۷) غیر جانب دار ریاست یا ملک - (۸) غیر جانب دار ریاست کا باشندہ -

*n. tint* : خاکستری رنگ -

*n. tinted* : ( ۱ ) خاکستری رنگ کا - ( ۲ ) ( مجازاً ) بے رنگ ' جس میں کوئی خاص امتیازی شان نه هو -

**neutrality**, *n.*: (۱) غیر جانب داری ؛ بے تعلقی - (۲) غیر معین یا بے رنگ هونا ؛ عاقر هونا -

**neutrally**, *adv.*: (۱)غیرجانب دارانه -(۲)غیرمعین یا بےرنگ طور پر-

**Neutralize**, *v. t.*: ( ۱ ) بے اثر کردینا ؛ اثر کو باطل کر دینا ( مخالف اثر کے ذریعے ) - ( ۲ ) (کسی مقام کو) خطۂ جنگ سے باهر قرار دینا ؛ جنگ سے مستثنیٰ کردینا -

**neutralization**, *n.*: ( ۱ ) بے اثر کر دینا - (۲) خطۂ جنگ سے باهر قرار دینا -

**Neve**, *n.*: برف کا کھیت؛ کچی برف جو دور تک پھیلی هوئی هو -

**Never**, *adv.*: ( ۱ ) کبھی نهیں ؛ هرگز نهیں - ( ۲ ) ( بول چال حیرت کے موقع پر ) اجی نهیں! یه نهیں هوسکتا ! یه ممکن نهیں- (۳) بالکل نهیں ؛ ذرا بھی نهیں -

*it is n. too late to mend* : اصلاح هر وقت ممکن هے -

*n. a, n. a one* : کوئی بھی نهیں ؛ ایک بھی نهیں-

*n. fear, mind* : کچھ پروا نهیں -

*n. is a long word* or *day* : یه نه کهو که کبھی نهیں -

*Neaver Never (land)* : شمالی کوئنستان ' کوئنس لینڈ -

*nevermore* : آئنده کبھی نهیں ؛ اب کبھی نهیں -

*n. so* : کتنا بھی ؛ کتنا هی -

*nevertheless* : باوجود اس کے ؛ تاهم ؛ پھر بھی-

*now or n.*: دیکھو Now -

*I n. did!, Well, I n.!* میں نے یه کبھی نهیں سنا -

**New**, *a.*: (۱) نیا ؛ نو ؛ جدید - (۲) جس سے واقفیت نه هو ؛ اجنبی ؛ انوکھا - (۳) تازہ ؛ مزید ؛ اور زیادہ - ( ۴ ) جو بدل گیا هے ؛ نیا ؛ جدید - ( ۵ ) متاخر ؛ عهد جدید کا - (۶) ( وہ چیز ) جو نئی نئی نکلی هو یا باهر سے آئی هو یا پهلی بار استعمال هوئی هو؛ نئی؛ نیا - ( ۷ ) نو دولت -

*n. chum* : دیکھو Chum -

*N. England* : نیو انگلینڈ؛ انگلستان جدید ( امریکه کی چھ ریاستیں جو شمال مشرق میں واقع هیں ) -

*N. Englander* : نیو انگلینڈر ؛ انگلستان جدید کا رهنے والا -

*new-fangled* : (۱) جدت پسند (شاذ) - (۲) نیا نیا؛ (اعتراض کے لهجے میں ) انوکھا ؛ نرالا ؛ نو ساخته ؛ نو ایجاد -

*n. man* : ( مسیحی دینیات ) نو ایمان عیسائی؛ نو عیسائی -

*n. moon* : ( ۱ ) هلال - ( ۲ ) رویت هلال - ( ۳ ) ( بائبل ) یهودیوں کی ایک عید -

*n. style* : دیکھو Style -

*N. Testament* : عهدنامۂ جدید؛ انجیل -

*n. year* : سال نو ؛ سال جدید ؛ نئے سال کی ابتدا کے چند روز

*n. -year's day n.*: پهلی جنوری ؛ نئے سال کا پهلا دن -

*n. -year's eve* : ۳۱ دسمبر -

*N. zealander* : (Maori) (۱) باشندۂ نیوزی لینڈ - (۲) ماؤری قوم کا فرد - (۳) یورپی جو نیوزی لینڈ میں آباد هو گیا هو -

*put on the n. man* : اپنی اصلاح کرنا ؛ اپنے اخلاق و عادات کو درست کرنا -

*the n. comedy* : دیکھو comedy -

*the n. learning* : دیکھو Learning -

*the n. model* : دیکھو Model -

*the n. poor* : نیا بگڑا هوا طبقه ؛ وہ لوگ جو جنگ عظیم کے بعد مفلس هو گئے هوں -

*the n. rich* : نو دولت طبقه ؛ وہ شخص جو جنگ عظیم کے بعد مال دار هو گئے هوں -

*the n. woman* : آزاد خیال عورت -

*the N. World* : نئی دنیا ؛ امریکه -

*turn over n. leaf* : دیکھو Leaf -

**new-fashioned**, *a.*: نئے فیشن کا ؛ نئی وضع کا -

**newish**, *a.*: کسی قدر نیا ؛ نیا سا -

**newness**, *n.*: جدت ؛ نیا پن -

**New**, *adv.*: ( عموماً مرکب لفظوں میں آتا هے ) (۱) نو ؛ تازہ ؛ حال کا - (۲) نئے سرے سے از سر نو -

*n. -blown* : نو شگفته ؛ تازہ کھلا هوا ؛ نو خیز -

*n. -coined* : نیا گھڑا هوا ( لفظ ) -

*n. come (r)* : نو وارد -

*n.- born* : (۱) نو زائیدہ - (۲) جس نے نئی زندگی پائی هو -

*n. -build* : از سر نو تعمیر کرنا -

*n. -front* : سامنے کا حصه نئے سرے سے بنانا -

*n. -model* : دوبارہ نئی طرز سے بنانا -

**Newel**, *n.*: ( ۱ ) پیچدار زینے کا مرکزی ستون - ( ۲ ) وہ کھمبا جو زینے کے جنگلے کے نیچے یا اوپر کے سرے پر هوتا هے -

*open* or *hollow n.* پیچدار زینے کا کھوکھلا مرکزی ستون -

**Newfoundland**, *n.*: نیو فاؤنڈ لینڈ ' ایک جزیرہ جو دریائے

*n. monkey* : سونڈ والا بندر -

*n. of wax* : موم کی ناک ؛ وہ شخص جو دوسروں کا اثر بہت جلد قبول کرے -

*n. -piece* : (۱) پونی پٹّہ - (۲) خرد بین کا وہ حصہ جس میں اس کا دھانہ لگا ہوتا ھے -

*n. -pipe* : نلی وغیرہ کا وہ حصہ جو کسی چیز کے دھانے کے کام آئے -

*n. -rag* : (عامیانہ) ناک صاف کرنے کا رومال -

*n. -ring* : (۱) چھلا جو بیل کی ناک میں باندھ دیتے ھیں ؛ ناتھ - (۲) زیور جو وحشی قومیں پہنتی ھیں ؛ ناک کا چھلا -

*n. -warmer* : (عامیانہ) چھوٹا پائپ (تمباکو پینے کا) -

*parson's n.* : پکے ھوئے مرغ کا پٹّھا -

*pay through the n.* : ٹھگا جانا ؛ حد سے زیادہ قیمت دینا -

*poke* one's *n. into* : خواہ مخواہ دخل دینا ؛ دخل در معقولات کرنا -

*put* one's *n. out of joint* : کسی کو ھٹا کر اس کی جگہ لینا ؛ ھوش بگاڑ دینا ؛ شکست دینا -

*speak through* one's *n.* : ناک میں بولنا ؛ غنغنا کر بولنا -

*turn up* one's *n. at* : ناک چڑھانا ؛ حقارت کا اظہار کرنا -

*under* one's *n.* : (کسی کے) منہ پر ؛ رو در رو -

(-) **nosed**, *a.* : (—) ناک والا -

**noseless**, *a.* : بے ناک کا ؛ بے دھانے کا -

**Noser**, *n.* : تیز مخالف ھوا ؛ تیز و تند سامنے کی ھوا -

**Nosing**, *n.* : زینے یا کارنس وغیرہ کی گول کگر یا دھات کا خول جو اس پر چڑھا ھو -

**Noso-** : (سابقہ) ؛ بیماری ، مرض وغیرہ -

*nosography* : تشریح امراض -

*nosology* : علم تقسیم امراض -

**Nostalgia**, *n.* : وطن کا ھوکا ؛ یاد وطن کا عارضہ ؛ وطن واپس جانے کی خواھش جو بیماری کی حد تک پہنچ جائے -

**nostalgic**, *a.* : عارضۂ وطن کے متعلق -

**Nostoc**, *n.* : ایک قسم کی کائی یا صوف البحر -

**Nostradamus**, *n.* : نسطرادیم ؛ پیشہ ور پیشین گو ؛ غیب دانی کا مدعی (نسطر ادیم سولھویں صدی کا فرانسیسی طبیب تھا جو پیش گوئی کیا کرتا تھا) -

**Nostril**, *n.* : نتھنا ؛ منخر ؛ سوراخ بینی -

*stink in* one's *nn.* : (کسی چیز سے) کراھت ھونا ؛ گھن آنا -

( - ) **nostrilled**, *a.* : (-) نتھنے والا -

**Nostrum**, *n.* : (۱) عطائی دوا ؛ عطائی نسخہ - (۲) سیاسی اور عمرانی اصلاح کی دل خوش کن تجویز - (۳) خاص ترکیب -

**Nosy**, *a.* & *n.* : (۱) بڑی ناک والا ؛ لم نکا ؛ بڑنکا (خصوصاً ڈیوک ولنگٹن) - (۲) بد بو دار (خصوصاً گرم کیا ھوا غلہ اور سیلی ھوئی گھاس) - (۳) خوشبو دار (چاے) - (۴) وہ شخص جس کو بد بو کا بہت احساس ھو - (۵) (عامیانہ) جسے تجسس کی عادت ھو ؛ راز جو -

*N. Parker* : دخل در معقولات کا عادی ؛ ھر کام میں ٹانگ اڑانے والا ؛ از راہ تجسس سدا خلل کرنے والا -

**Not, n't**, *adv.* : (۱) نہیں ؛ نہ ؛ مت -

*n. a.* : ایک بھی نہیں -

*n. at home* : دیکھو Home -

*n. -being* : عدم ؛ موجود نہ ھونا -

*n. few* : بہت سے -

*n. half* : (عامیانہ) بہت زیادہ -

*n. once or twice, n. once nor twice* : بار ھا -

*n. out* : دیکھو Out -

*n. reluctant* : دل سے راضی -

*n. seldom* : اکثر -

*n. -self* : غیر أنا ؛ غیر نفس -

*n. sufficient* (*N. S.*) : بینک والے جس چک کو بغیر سکارے واپس کردیتے ھیں اس پر یہ الفاظ لکھے جاتے ھیں -

*n. that, n. but that, n. but what* : یہ نہیں کہ ؛ یہ مطلب نہیں کہ -

*Nota bene*, (*N. B.*) *vb. imperat* : (لفظی معنی) غور سے دیکھو ؛ تنبیہ ؛ نوٹ (آنے والی عبارت کی طرف خاص توجہ دلانے کے لئے لکھہ دیتے ھیں) -

**Notability**, *n.* : (۱) ممتاز ؛ اور نامور شخص - (۲) (شاذ) قابل دید چیز ؛ ممتاز ؛ قابل ذکر ھونا - (۳) (قدیم) خانہ داری کا سلیقہ -

**Notable**, *a.* & *n.* : (۱) قابل لحاظ ؛ قابل ذکر ؛ قابل توجہ ؛ قابل غور - (۲) ممتاز ؛ نمایاں - (۳) (کیمیا) محسوس ؛ قابل احساس ؛ اتنا جس کا احساس ھوسکے - (۴) سلیقہ شعار ؛ خانہ داری میں ماھر ؛ مستعد ؛ کام کاجی - (۵) مشہور و معروف شخص ؛ نامور شخص ؛ بزرگ -

*Assembly of Nn.* : مجلس اکابر ؛ مجلس اعیان (ایک بے قاعدہ کونسل جو ضرورت کے وقت عارضی پارلیمنٹ کا کام دیتی ھے) -

**notably**, *adv.* : خاص طور پر ؛ نمایاں طور پر -

**Notary**, *n.* : وہ عہدہ دار جسے تمسکات کی رجسٹری وغیرہ کرنے کا اختیار ھو ؛ ناظر رجسٹری -

**notarial**, *a.* : ناظر رجسٹری کے متعلق -

**notarially**, *adv.* : ناظر رجسٹری کی حیثیت سے -

**Notation**, *n.* : اعداد کو علامات سے ظاھر کرنا ؛ رسم اعداد ؛ ترسیم اعداد -

*scale of n.* : دیکھو Scale -

**Notch**, *n.* & *v. t* : (۱) حرف V کی شکل کا دندانہ ؛ دانتا - (۲) وہ نشان جو لکڑی وغیرہ پر شمار رکھنے کے لئے چاقو سے بنا دیا جائے - (۳) (شاذ) کرکٹ کارن - (۴) دانتے کاٹنا ؛ (چاقو وغیرہ سے) نشان لگانا ؛ دندانے ڈالنا - (۵) دندانے ڈال کر آرہ وغیرہ بنانا - (۶) (شمار کے لئے) نشان لگانا - (۷) (کرکٹ میں) رن بنانا - (۸) (سیڑھیوں کے زینے میں) دندانوں کے ذریعے جڑنا -

*n. -wing* : ایک قسم کا پروانہ (کیڑا) -

**notchy, notched**, *aa.* : (نباتیات ، حیوانیات) دندانہ دار ؛ دانتے دار -

**Note**, *n.* : (۱) نشان نغمہ - (۲) پردہ (پیانو وغیرہ کا) - (۳) سر ؛ سرتی (۴) پرند کی آواز ؛ چہکار ؛ نغمہ - (۵) لہجہ ؛ انداز ؛ رنگ - (۶) نشان ؛ علامت ؛ خصوصیت ؛ علامت امتیازی ؛ ٹھپا - (۷) داغ ؛ دھبا ؛ کلنک کا ٹیکہ - (۸) علامت استعجاب ، تعریف ، استفہام - (۹) اشارات ؛ مختصر یادداشت ؛ نوٹ (۱۰) حاشیہ ؛ تشریح (کتاب وغیرہ میں) - (۱۱) مختصر خط ؛ چٹھی ؛ رقعہ - (۱۲) باضابطہ سیاسی

تحریر ؛ یادداشت - (۱۳) ھنڈی ؛ زر کاغذی؛ نوٹ - (۱۴) شہرت؛ امتیاز؛ ناموری ( ممتاز = of n. ) - (۱۵) توجہ؛ غور؛ لحاظ -

*bank- n.*: دیکھو Bank -

*change* one's *n.*: رنگ بدلنا ؛ دفعتاً سختی یا نرمی کا انداز اختیار کرنا -

*compare- nn.* : دیکھو compare -

*circular n.*: دیکھو Circular -

*N.-book* : نوٹ بک ؛ بیاض -

*n.-paper* : خط کا کاغذ -

**notelet,** *n.* : چھوٹا سا رقعہ ؛ چھوٹا سا نوٹ ؛ سرتی -

**noteless,** *a.*: غیر نمایاں -

**noteworthy,** *a.* : قابل غور ؛ قابل توجہ ؛ قابل ذکر -

**Note,** *v. t.* : (۱) مشاہدہ کرنا ؛ ذہن نشین کرنا ؛ توجہ کرنا ؛ دیکھنا ( غور سے ) - (۲) لکھ لینا ؛ قلم بند کرلینا ؛ درج کرلینا یاد داشت لکھ لینا - (۳) شرح لکھنا؛ شرح کرنا؛ حاشیہ لکھنا -

*noted* : مشہور ؛ معروف ؛ نامی ؛ نامور -

**Nothing,** *n. & adv.* : (۱) کوئی چیز نہیں - (۲) ناچیز ؛ لاشے ؛ ھیچ ؛ کچھ نہیں - (۳) ( حساب ) صفر - (۴) عدم ؛ نیستی - (۵) ادنی' حقیر چیز' واقعہ' بات' شخص - (۶) لا مذھب ؛ دھریہ ؛ لاادریہ - (۷) مطلق نہیں ؛ ذرا بھی نہیں -

*all to n.* : بہت اغلب ؛ تقریباً یقینی -

*come to n.* : ٹائیں ٹائیں فش ھوجانا -

*dance on n.* : پھانسی پر لٹکنا ؛ پھانسی پانا -

*fade away to n.* : آھستہ آھستہ فنا ھوجانا؛ گھٹتے گھٹتے مٹ جانا -

*get thing for n.* : کوئی چیز مفت حاصل کرنا -

*have n. to do with* : کچھ سر و کار نہ رکھنا ؛ کچھ واسطہ نہ رکھنا ؛ دور رھنا -

*he has n. in him* : اس کی کوئی شخصیت نہیں ؛ کوئی اھمیت نہیں -

*I can make n. of it* : (۱) یہ میری سمجھ میں نہیں آتا ؛ مجھ سے حل نہیں ھوتا - (۲) یہ میرے کام کا نہیں ؛ یہ میرے کسی کام کا نہیں -

*I have endured it for n.* : میں نے یہ فضول برداشت کیا -

*it is n. less than monstrous* : یہ سراسر غضب ھے -

*make n. of* : خاطر میں نہ لانا؛ کچھ نہ سمجھنا؛ حقیر سمجھنا -

*make n. of doing* : بے تامل کر ڈالنا ؛ بائیں ھاتھ کا کھیل سمجھ کر کرنا -

*neck or n.* : دیکھو Neck -

*n. doing* : خیرسلا ھے ( یعنی کامیابی نہیں ھوئی یا جو تم چاھتے ھو وہ نہیں ھوسکتا)-

*n. else than, n. else but, n. but* : (۱) صرف ؛ محض - (۲) خالص ؛ سراسر -

*n. if not critical* : تنقید ھی تو ( اس کی ) خصوصیت ھے -

*n. less than* : پورا ؛ سراسر -

*n. like leather* : دیکھو Leather -

*n. venture n. have* : بے جوکھوں کے نفع نہیں ؛ بے نیش؛ نوش نہیں ؛ بے رنج گنج نہیں ملتا -

*that is n. to you* : تمہیں اس سے کچھ سرو کار نہیں -

*there is n. in it* : اس بات کی کوئی اصلیت نہیں ؛ اس بات کی کوئی اھمیت نہیں -

*there is n. for it but to* : اس کے سوا چارۂ کار نہیں کہ -

**nothingarian,** *n.*: لا مذھب -

**Nothingness,** *n.* : (۱) لاشیئیت ؛ عدم ؛ فنا ؛ نیستی - (۲) لا موجود ؛ معدوم - (۲) غیر اھم ھونا ؛ حقیر ھونا ؛ کم قدری - (۳) ادنی چیزیں ؛ حقیر چیزیں -

**Notice,** *n. & v. t.* : (۱) خبر ؛ اعلان ؛ تنبیہ ؛ آگاھی - (۲) اشتہار ؛ اعلان - (۳) نوٹس ؛ باضابطہ اطلاع - (۴) نوٹس ؛ معاھدے کے ختم ھونے کی اطلاع - (۵) دھیان ؛ خیال ؛ توجہ ؛ غور ؛ لحاظ ؛ التفات - (۶) تنقید ؛ تبصرہ - (۷) ( کسی بات کے متعلق ) کچھ کہنا ' رائے ظاھر کرنا ؛ اظہار خیال کرنا - (۸) دیکھنا ؛ توجہ کرنا - (۹) ملتفت ھونا ؛ التفات کرنا ؛ پوچھنا- (۱۰) نوٹس دینا ؛ اطلاع دینا ؛ باضابطہ اطلاع بھیجنا ؛ اطلاع نامہ بھیجنا -

*at short n.* : بہت تھوڑی دیر پہلے اطلاع دے کر -

*at ten minutes n.* : دس منٹ پہلے اطلاع دے کر ؛ دس منٹ کے نوٹس پر -

*baby takes n.* : بچہ ادراک کی علامتیں ظاھر کرتا ھے -

*come into n.* : مشاھدے میں آنا ؛ معلوم ھونا -

*he takes no n. of it* : وہ اس پر کچھ توجہ نہیں کرتا -

*he was noticed to quit* : اس کو بیدخلی کا نوٹس دیا گیا -

*it was brought to his n.* : اس کی طرف اس کی توجہ مبذول کرائی گئی تھی -

*n.-board* : نوٹس بورڈ -

*n. to quit* : دیکھو Quit -

*take n. that* : خبر دار ھو جاؤ کہ -

*till further n.* : دیکھو Further -

**noticeable,** *a.* : جالب توجہ ؛ نمایاں ؛ قابل توجہ -

**noticeably,** *adv.* : نمایاں طور پر -

**Notifiable,** *a.* : ( وہ بیماری ) جس کی اطلاع محکمۂ حفظان صحت کو دینا ضروری ھو -

**Notify,** *v. t.* : (۱) اعلان کرنا ؛ اظہار کرنا - (۲) نوٹس دینا ؛ خبر دینا ؛ اطلاع دینا -

**notification,** *n.* : اعلان ؛ اشتہار ؛ تشہیر ؛ اطلاع -

**Notion,** *n.* : (۱) تصور - (۲) خیال ؛ اندازہ - (۳) راۓ ؛ نظریہ - (۴) صلاحیت ؛ قابلیت ( مثلاً *he has no n. of discipline* ) - (۵) قصد ؛ ارادہ - (۶) ( امریکہ ) متفرق اشیاے تجارت میں سے کوئی چیز ( خصوصاً بہت سستی اور کام کی چیز ) - (۷) ( جمع ) ونچسٹر کالج کی روایتی اصطلاحیں -

*first, second n.*: = First, second intention

**Notional,** *a.* : (۱) ( علم ) تصوری ؛ نظری ؛ خیالی - (۲) ( اشیا' علاقے ) ذھنی ؛ ظنی ؛ فرضی - (۳) ( شخص ) خیال پرست ؛ تخئیل پرست ؛ وھم پرست -

**notionalist,** *n.* : خیال پرست ؛ تخئیل پرست -

**notionally,** *adv.* : نظری طور پر ؛ تخئیلانہ طور سے -

**-Noto-:** سابقہ یونانی زبان کے لفظ noton سے مشتق ھے' جس

کے معنی " پشت " کے ہیں -

*notobranchiate* : وہ جانور جس کے گلپھڑے پشت پر ہوں -

*notochord* : غضروفی ساخت جو بعض جانوروں میں بجائے ریڑھ کی ہڈی کے ہوتی ہے -

*notonecta* : ایک پانی کا کیڑا جو چت تیرتا ہے -

**Notogaea**, *n.* : ارض جنوبی ( وہ حیوانی حلقہ ' جس میں آسٹریلیا ' نیوزیلینڈ اور امریکا کا استوائی اور جنوبی حصہ شامل ہے )-

**Notorious**, *a.* : (۱) مشہور ( بات یا واقعہ )- (۲) انگشت نما ؛ برے کام میں نام زد ؛ برائی میں مشہور - (۳) بد نام ( کسی خاص بات میں )-

**notoriety**, *n.* : (۱) شہرت ؛ تشہیر - (۲) مشہور و معروف شخص -

**notoriously**, *adv.* : علانیہ ؛ مشہور طور پر ( ذم کا پہلو ) -

**Notre-Dame**, *n.* : نوٹر دام ؛ پیرس کا مشہور گرجا -

**Notwithstanding**, *prep, adv., & conj.* : (۱) باوجود - (۲) تاہم - (۳) ( قدیم ) باوجود اس کے کہ -

**Nougat**, *n.* : ایک مٹھائی جو شکر جوز وغیرہ سے بنتی ہے -

**Nought**, *n.* : ( شعر ' قدیم ) لا شے ؛ کچھ نہیں ؛ ( حساب ) صفر -

*bring to n.* : (۱) تباہ کرنا ؛ برباد کرنا - (۲) شکست دینا -

*come to n.* : (۱) تباہ ہونا ؛ برباد ہونا - (۲) ناکام ہونا -

*nn. and crosses* : بچوں کا ایک کھیل -

*set at n.* : پروا نہ کرنا ؛ خاطر میں نہ لانا ؛ چٹکیوں میں اڑانا ؛ ہنسی اڑانا -

**Noumenon**, *n.* ( pl. -ena ). : ذات شے ؛ حقیقت شے یا اس کا تصور ( ضد مظہر ) -

**noumenal**, *a.* : حقیقت شے کے متعلق -

**noumenally**, *adv.* : حقیقت شے کے اعتبار سے -

**Noun**, *n.* : (۱) وہ لفظ جو کسی شخص یا چیز کا نام ہو ؛ اسم - (۲) اسم ذات (پہلے اسم ذات اور اسم صفت دونوں کو کہتے تھے)-

*n. adjective* : اسم صفت -

*n. substantive* : اسم ذات -

**nounal**, *a.* : ( شاذ ) اسمی ؛ اسم کے متعلق -

**Nourish**, *v. t.* : (۱) کھلانا ؛ غذا پہنچانا ؛ تغذیہ کرنا ؛ دودھ پلانا ؛ پرورش کرنا ؛ قوت پہنچانا - (۲) (جذبہ ' اُمید وغیرہ کو) مدتوں دل میں رکھنا -

**nourishing**, *a.* : مقوی ؛ قوت بخش ؛ جس میں غذائیت ہو -

**Nourishment**, *n.* : (۱) غذا ؛ قوت - (۲) تغذیہ ؛ غذا پہنچانا ؛ پرورش -

**Nous**, *n.* : (۱) ( فلسفۂ یونان ) عقل ؛ ذہن - (۲) ( روز مرہ ) سمجھ ؛ سوجھ بوجھ ؛ معاملہ فہمی -

**Novel**, *n.* : (۱) مختصر افسانہ ؛ قصہ - (۲) ناول - (۳) ( رومی قانون ) جدید فرمان جو شاہانہ قانون میں ضمیمے کے طور پر شامل کیا گیا ہو -

**novelese**, *n.* : ناول کی زبان یا طرز بیان -

**Novel**, *a.* : نیا ؛ نرالا ؛ انوکھا -

**Novelette**, *n.* : (۱) چھوٹا ناول - (۲) ( موسیقی ) پیانو پر بجانے کی چیز جو متفرق نغموں کا مجموعہ ہو -

**Novelist**, *n.* : ناول نویس ؛ ناول نگار -

**novelistic**, *a.* : ناول نویسی کا -

**Novelize**, *v. t.* : (۱) ( ڈرامے کو ) ناول بنانا - (۲) ( واقعات کو ) ناول کے رنگ میں پیش کرنا -

**novelization**, *n.* : ناول بنانا یا بنایا جانا -

**Novelty**, *n.* : (۱) انوکھی بات ؛ انوکھی چیز ؛ نئی بات ؛ نئی چیز - (۲) ندرت ؛ انوکھا پن ؛ جدت -

**November**, *n.* : نومبر ؛ عیسوی سال کا گیارھواں مہینہ -

**Novercal**, *a.* : سوتیلی ماں کا سا -

**Novice**, *n.* : (۱) اُمیدوار راہب یا پادری ؛ وہ شخص جو کسی مذہبی سلسلے میں امتحاناً داخل کیا گیا ہو - (۲) وہ شخص جو کسی مذہب میں نیا داخل کیا گیا ہو - (۳) مبتدی ؛ نوآموز -

**Noviciate, -iti-**, *n.* : (۱) راہبوں یا پادریوں کے سلسلے میں داخل ہونے والوں کے لئے اُمیدواری کا زمانہ ؛ اُمیدواری ؛ داخلہ - (۲) اُمیدوار راہب ؛ اُمیدوار پادری - (۳) اُمیدوار راہبوں یا پادریوں کے رہنے کے مکانات -

**Novocaine**, *n.* : ( علم الادویہ ) وہ دوا جو جسم کے کسی ایک حصے کو سن کر دے -

**Now**, *adv., conj. & n.* : (۱) اب ؛ اس وقت - (۲) اب تک ؛ بس وقت تک - (۳) اب ؛ ایسی صورت میں ؛ اس حالت میں - (۴) ابھی ؛ اِسی وقت ؛ فوراً - (۵) ابھی ابھی ؛ ذرا ہی دیر ہوئی - (۶) ( قصے وغیرہ میں ) اب سنیے ؛ اب ؛ اس کے بعد - (۷) (مختلف لہجوں میں ادا کرنے سے مختلف معنی دیتا ہے) دیکھو ؛ خبر دار ؛ دیکھو تو ؛ سنو تو - (۸) چونکہ - (۹) موجودہ وقت ؛ موجودہ زمانہ ؛ حالت -

*ere now* : قبل ازیں ؛ اب سے قبل ؛ اب سے پہلے -

*even n., but n.* : ذرا ہی دیر ہوئی -

*every n. and then, every n. and again* : وقتاً فوقتاً ؛ تھوڑے تھوڑے وقفے سے -

*just n.* : ابھی ' اسی وقت ؛ اسی دم -

*n. and then* : اکثر اوقات -

*n. one thing, n. another* : کبھی یہ کبھی وہ -

*n. or never* : اب یا کبھی نہیں ؛ بس یہی وقت ہے -

*till now* : اس وقت تک ؛ اب تک ؛ تا حال -

*from now* : اس وقت سے ؛ اب سے -

**Nowaday**, *a.* : آج کل کا ؛ اس زمانے کا -

**Nowadays**, *adv. & n.* : (۱) موجودہ زمانہ ؛ حال - (۲) آج کل ؛ اس زمانے میں - (۳) اس چودھویں صدی میں ؛ اس نئی روشنی کے زمانے میں -

**Nowel**, *int.* : مبارک ! مرحبا ! نعرۂ مسرت جو بڑے دن ( کرسمس ) کے گیتوں میں آتا ہے -

**Nowhere**, *adv.* : کہیں نہیں ؛ کسی جگہ نہیں ؛ کہیں کو بھی نہیں -

*be n., come n.* : مقابلے یا دوڑ میں بری طرح ہارنا -

*n. near* : آس پاس بھی نہیں ؛ لگ بھگ بھی نہیں -

**Noxious**, *a.* : مضر ؛ نقصان دہ ؛ مضر صحت ؛ مخرب اخلاق -

**noxiously**, *adv.* : مضر طور پر ؛ مضرانہ -

**noxiousness** *n.* : مضر ہونا ؛ مضرت ؛ مخرب اخلاق ہونا -

*Noyade*, *n.* : غرقابی ؛ ڈبونا ؛ سیاسی مجرموں کی غرقابی ( سزا کا یہ طریقہ فرانس میں رائج تھا ' سنہ ۱۷۹۴ میں بے شمار لوگ اس طرح مارے گئے ) -

**Noyau,** *n.* : برانڈی جس میں خشک میووں کی چاشنی ہوتی ہے -
**Nozzle,** *n.* : ٹونٹی ؛ دہانہ ؛ منہ ( نل وغیرہ کا ) -
**Nuance,** *n.* : (۱) باریک فرق ؛ نازک فرق - (۲) ( لفظ میں معنی کا ) شائبہ ؛ پہلو -
**Nub, nubble,** *nn.*: ڈھیلا ؛ چھوٹا سا ڈھیلا ؛ ٹکڑا (خصوصاً کوئلے کا ٹکڑا) -
**nubbly,** *a.* : جس میں ٹکڑے یا ڈھیلے ہوں -
**Nubile,** *a.* : ( خاص کر عورت کے لئے ) قابل شادی -
**nubility,** *n.* : قابل شادی ہونا -
**Nuchal,** *a.* : گدی کا ؛ پشت گردن کا -
**Nuci-** : (سابقہ لاطینی لفظ nux سے مشتق بہ معنی ) اخروٹ کی قسم کے پھل ' جوز ' سخته -
*nuciferous* : جوز دار ؛ سختہ دار -
*nuciform* : جوز نما ؛ سختہ نما -
*nucivorous* : جوز خور -
**Nucleole,** *n.* : (حیاتیات) مرکز در مرکزہ ؛ اندرون مرکزہ ؛ اندرون صدر -
**nucleolar,** *a.* : اندرونی صدر کا ؛ اندرونی مرکز کا -
**nucleolated,** *a.* : جس میں اندرونی صدر یا مرکزہ ہو -
**nucleolo-** : سابقہ بمعنی مرکزہ -
**Nucleus,** *n.* ( pl. -ei ) : (۱) ( ہیئت ) دم دار ستارے کا مرکزی حصہ ؛ نواۃ ؛ لب - (۲) مرکزہ ؛ صدر ؛ مرکزی حصہ جس کے گرد اور چیزیں جمع ہوتی ہیں ؛ ( انڈے ' بیج ' نباتی اور حیوانی خلیے وغیرہ کا ) مرکزی حصہ - (۳) کسی چیز کی بنا ' بنیاد ' ابتدا ' نواۃ یا لب کے متعلق -
**nucleal, nuclear, nucleary,** *aa.* : مرکزی ؛ صدری ؛ بنیادی ؛ ابتدائی -
**nucleo-** : ( سابقہ ) مرکزہ -
**Nude,** *a.* & *n.*: (۱) ننگا ؛ عریاں ؛ برہنہ - (۲) انسان کے بدن کا ہم رنگ ؛ جلد کا ہم رنگ ( موزہ وغیرہ ) - (۳) ( نقاشی ' سنگ تراشی ) عریاں تصویر ؛ عریاں مجسمہ -
*n. contract* : معاہدہ بلا بدل ؛ یک طرفہ معاہدہ -
*the nude* : (۱) ننگا جسم - (۲) عریانی -
**nudi-** : سابقہ ' حیوانیات کی اصطلاحوں میں آتا ہے -
**nudity,** *n.* : عریانی ؛ برہنگی ؛ ننگا پن -
**Nudge,** *v. t.* & *n.* : (۱) چپکے سے کہنی مار کر متوجہ کرنا ؛ ٹھوکا دینا ( کہنی سے ) - (۲) ( مجازاً ) کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا - (۳) ٹھوکا ( کسی کا ) -
*Nugae, n.* pl. : (۱) جزویات ؛ چھوٹی چھوٹی باتیں ؛ دقیقہ سنجیاں ؛ بے فائدہ باریکیاں ( خواہ مخواہ کی ) -
**Nugatory,** *a.* : خفیف ؛ غیر اہم ؛ بے کار ؛ بے فائدہ - (۲) عملاً بے کار ؛ غیر نافذ -
**Nuggar,** *n.* : ایک قسم کی چوڑی کشتی جو بالائی نیل میں چلتی ہے -
**Nugget,** *n.* : کچے سونے کا ڈھیلا یا ڈلا -
**Nuisance,** *n.*: (۱) ( قانون ) امر باعث تکلیف ( جو جماعت یا فرد کے لئے تکلیف دہ ہو اور جس کی قانونی چارہ جوئی ہوسکے ) - (۲) تکلیف دہ شخص یا کام یا چیز ؛ وبال جان -
*commit no n.* : (راہگیروں کے لئے نوٹس) یہاں غلاظت نہ پھیلاؤ -
**Null,** *a.* & *n.* : (۱) باطل ؛ کالعدم ؛ منسوخ - (۲) بے رنگ ؛ جس میں کوئی خصوصیت یا امتیازی شان نہ ہو - (۳) شاذ ؛ معدوم ؛ ہیچ - (۴) خط مرموز ( cipher ) میں ساکت حرف -
*n. & void* : باطل ؛ کالعدم -
*Nulla bona, n.* : ناظر ؛ قرق امین کی یہ رپورٹ کہ مدیون کے پاس کوئی املاک قابل قرقی نہیں ہے -
**Nullah,** *n.* : ( اردو ) ندی ؛ نالہ -
**Nullify,** *v. t.* : منسوخ کرنا ؛ کالعدم کرنا ؛ باطل کرنا -
**nullification,** *n.* : منسوخی ؛ کالعدم کرنا یا کیا جانا -
**Nullipore,** *n.* : ایک قسم کا پودا جو سمندر میں اگتا ہے -
**Nullity,** *n.* : (۱) انفساخ ؛ کالعدم یا باطل ہونا - (۲) فعل دستاویز وغیرہ جو کالعدم ہو - (۳) معدوم ہونا ؛ ہیچ ہونا ؛ عدم - (۴) لاشے ؛ معدوم - (۵) بے حقیقت چیز -
**Numb,** *a.* & *v. t.* : (۱) سن ؛ بے حس - (۲) سن کرنا ؛ بے حس کرنا - (۳) ( مجازاً ) مبہوت کر دینا ؛ ہوش گم کر دینا ؛ سکتے کی حالت پیدا کر دینا -
*n.-fish* : برق ماہی ؛ تارپیڈو مچھلی ( جس میں سے بجلی نکلتی ہے اور اس کے شکار کو سن کر دیتی ہے ) -
*n. hand* : ( عامیانہ ) بے سلیقہ آدمی -
*n. -skull* : = Numskull
**numbly,** *adv.* : بے حسی کے ساتھ -
**numbness,** *n.* : بے حسی ؛ سن ہوجانا -
**Number,** *n.* : (۱) تعداد ؛ شمار - (۲) عدد ؛ ہندسہ - (۳) نمبر ؛ نمبر شمار ؛ شمارہ - (۴) نمبر کا ٹکٹ - (۵) کوئی چیز جو کسی سلسلے میں خاص نمبر رکھتی ہو جیسے رسالے کا نمبر ' اوپیرا کا نمبر ' کورے کا نمبر - (۶) ( جمع ) کثرت تعداد ( مثلاً force of nn. ) - (۷) اشخاص کی تعداد یا جماعت - (۸) ( صرف ) صیغہ بہ اعتبار تعداد ( واحد ' تثنیہ ' جمع ) - (۹) وزن ؛ موزونیت - (۱۰) ( جمع ) تحریر نغمہ کے نشانات - (۱۱) ( جمع ) عروض کے ارکان - (۱۲) ( جمع ) اشعار -
*back n.* : (۱) رسالے کا پرانا نمبر - (۲) ( مجازاً ) کوئی چیز جو پرانی ہو گئی ہو ؛ ( سوقیانہ ) دقیانوسی شخص یا طریقہ -
*golden n.* : دیکھو Golden
*his n. has gone up* : وہ مر گیا ہے -
*lose n. of one's mess* : مر جانا -
*Numbers* (abbr. *Num.*) : (۱) توریت ؛ عہد عتیق - (۲) مردم شماری کی کتاب -
*no. 9 ( pill )* : گولی نمبر ۹ ؛ فوجی دوا جس کی نسبت مشہور ہے کہ فوجی ڈاکٹر ہر مرض میں دیتے ہیں -
*n. one* : (۱) اپنی ذات کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ' مثلاً take care of *n.* one اپنے فائدہ کا خیال رکھنا - (۲) ( بحری روز مرہ ) اول لفٹنٹ -
*No. 10 Downing Street* : نمبر ۱۰ ڈاؤننگ اسٹریٹ ( انگلستان کے وزیر اعظم کی سرکاری قیام گاہ ) -
*science of nn.* : علم حساب -
*story issued in nn* : قصہ جو کئی نمبروں میں شائع ہو -
*to the n. of 80* : اسی کی تعداد میں -
*without n.* : بے شمار ؛ لاتعداد ؛ ان گنت ؛ بے حساب -
**numberless,** *a.* : بے شمار ؛ لاتعداد ؛ ان گنت -
**Number,** *v.i.* : (۱) گننا ؛ شمار کرنا ؛ تعداد معلوم کرنا - (۲) (صیغہ مجہول میں ) تعداد محدود ہونا - (۳) محسوب کرنا ؛ زمرے

میں شامل کرنا- (۴) نمبر ڈالنا ؛ نمبر لگانا- (۵) ( اتنے سال کی ) عمر ہونا - (۶) ( اتنی ) تعداد ہونا - (۷) شمار کا ( نال عدد تک ) پہنچنا -

**Numerable**, *a.* : قابل شمار ؛ جو گنا جا سکے -

**Numeral**, *a.* & *n.* : (۱) عددی ؛ جو تعداد ظاہر کرے - (۲) عدد کے متعلق -

**Numeration**, *n.* : (۱) طریق شمار ؛ طریق حساب ؛ عمل شمار ؛ عمل حساب - (۲) شمار ؛ تعداد - (۳) نمبر ڈالنا یا لگانا - (۴) (حساب) ہندسوں کے نام رکھنا ؛ تسمیۂ اعداد -

**Numerator**, *n.* : (۱) شمار کنندہ ( کسر عام میں لکیر سے اوپر کا ہندسہ ) - (۲) شمار کرنے والا ؛ گننے والا ؛ نمبر لگانے والا-

**Numeric**, *n.* : عدد صحیح، کسر واجب یا ناواجب، نسبتی متباین، قدر ( حسابی ) -

**Numerical**, *a.* : عددی ؛ تعدادی ؛ عدد کے متعلق -

**numerically**, *adv.* : تعداد کے لحاظ سے -

**Numerous**, *a.* : (۱) متعدد؛ کثیر؛ کثیرالتعداد؛ وسیع (مثلاً *family*) - (۲) انبوہ کثیر کا؛ بہت بڑی جماعت کا - (۳) ( قدیم ) جہاں لوگوں کی کثرت ہو - (۴) (نظم) موزوں ؛ مسجع -

**numerously**, *adv.* : کثرت سے -

**Numismatic**, *a.* : (۱) سکوں کا ؛ سکوں کے متعلق - (۲) سکہ زنی کے متعلق -

**numismatically**, *adv.* : بلحاظ علم سکہ -

**numismatics**, *n.* : علم مسکوکات-

**numismatist**, *n.* : ماہر مسکوکات ؛ سکوں کا ماہر -

**numismatology**, *n.* : سکوں سے واقفیت ؛ سکہ شناسی -

**Nummary, Nummulary**, *aa.* : سکوں کا ؛ سکے میں -

**Nummet**, *n.* : ( مقامی بولی ) دوپہر کا کھانا ؛ لنچ -

**Nummulite**, *n.* : (طبقات ارض) دور ثالث کی متحجر قرص نما صدف-

**Numnah**, *n.* : (۱) زین پوش - (۲) گھوڑے کا نمدہ -

**Numskull**, *n.* : (۱) احمق ؛ کوڑھ مغز - (۲) اوندھی کھوپڑی ؛ الٹی سمجھ -

**Nun**, *n.* : وہ عورت جو خانقاہوں میں رہبانیت کی زندگی بسر کرتی ہے ؛ نن؛ راہبہ - (۲) ایک قسم کا پرند - (۳) ایک قسم کا کیڑا -

*n's cloth* : ایک باریک اونی کپڑا -

*n's thread* : باریک سفید تاگا -

*n.'s veiling* : ایک باریک کپڑا -

**nunhood**, *n.* : راہبہ ہونا -

**nunnery**, *n.* : جہاں ننیں رہتی ہوں ؛ دارالراہبات -

**nunlike, nunnish**, *a a.* : نن جیسی؛ راہبہ صفت -

**nunship**, *n.* : راہبہ پن -

**Nun-buoy**, *n.* : وہ ترنڈ ( مچھلی پکڑنے کے کانٹے کی تیرنے والی لکڑی ) جو بیچ میں موٹا اور ادھر ادھر پتلا ہو -

*Nunc dimittis*, *n.* : وہ مناجات جو ان الفاظ سے شروع ہوتی ہے ( اے خدا اب تیری رضا ہے ) -

*singnd* : مرنے پر راضی ہو جانا -

**Nunciature**, *n.* : سفارت پاپائے اعظم ؛ پوپ کی سفارت کا عہدہ ؛ اس عہدے کا زمانہ -

**Nuncio**, *n.* : پوپ کا سفیر -

**Nuncupate**, *v.t.* : زبانی وصیت کرنا -

**nuncupation**, *n.* : زبانی وصیت -

**nuncupative**, *a.* : زبانی وصیت کا -

**Nunnation**, *n.* : اسم کی تصریف میں آخر میں حرف n بڑھانا (عربی لفظ تنوین سے ماخوذ ہے ) -

**Nuphar**, *n.* : کنول کا پھول ؛ گل نیلوفر -

**Nuptial**, *a.* & *n.* : (۱) شادی کا ؛ عروسی کا - (۲) ( جمع ) عروسی ؛ شادی ؛ بیاہ -

**Nurse**, *n.* : (۱) دایہ ؛ دائی ؛ انا - (۲) کھلائی - (۳) ( کسی صفت کو ) نشو و نما دینے والا ملک وغیرہ ؛ پرورش گاہ ؛ گہوارہ - (۴) نگرانی ؛ پرورش - (۵) تیمار دار ؛ بیمار دار (عورت)؛ نرس - (۶) ( جنگلات ) وہ درخت جو اس غرض سے لگایا جائے کہ اس کے سایے میں دوسرے درخت پرورش پائیں ؛ محافظ درخت؛ ( علم حشرات ) جنسی قوت کے لحاظ سے ناقص چیونٹی ، شہد کی مکھی - (۸) ( حیوانیات ) وہ منفرد جانور جس کا تناسل کبھی جنسی اور کبھی لا جنسی ہو -

*dry-n.* : کھلائی -

*n.-child* : رضاعی بچہ ؛ پالا ہوا بچہ -

*n.-frog* : مینڈک کی ایک قسم جس کا نر انڈے لیے پھرتا ہے یہاں تک کہ بچے نکل آئیں -

*n.-maid* : کھلائی -

*n. ship* : = Mother ship

*put to n.*, *put out to n.* : پرورش کے لئے دایہ کو سونپنا ؛ ( مجازاً ) جائداد وغیرہ کو کسی کی نگرانی میں دینا -

*wet-n.* : دودھ پلانے والی؛ انا -

**nursey**, *n.* : ( بچوں کی زبان میں ) انا -

**Nurse**, *v.t. & i* : (۱) دائی گری کرنا ؛ بچے کو دودھ پلانا - (۲) بچہ کھلانا ؛ کھلائی کا کام کرنا ؛ بچے کی پرورش کرنا ؛ پالنا - (۳) ( صیغۂ مجہول ) پرورش پانا ؛ پلنا - (۴) خدمت کرنا ؛ فروغ دینا - (۵) ( نفرت وغیرہ کو ) دل میں رکھنا؛ سہنا - (۶) پرداخت کرنا ؛ تندہی سے نگرانی کرنا- (۷) (شکایت وغیرہ کو) دل میں رکھنا - (۸) تیمار داری کرنا ؛ بیمار داری کرنا ؛ نرس کا کام کرنا ؛ بیمار کی خدمت کرنا - (۹) ( بچے کو ) پیار سے گود میں لینا ؛ گلے لگانا - (۱۰) اپنے گھٹنے یا پیر وغیرہ کو پکڑنا یا سہلانا ( چوٹ یا درد کی وجہ سے ) - (۱۱) ( آگ کے پاس ) مل کر بیٹھنا؛ جھک کر بیٹھنا - (۱۲) ( حلقۂ انتخاب وغیرہ کی ) خاطر کرتے رہنا ؛ خوش رکھنا - (۱۳) ( بلیرڈ یا انٹا ) گیندوں کو پاس رکھنا تاکہ متعدد cannons بن سکیں - (۱۴) کرائے کی گاڑیوں یا گھڑ دوڑ کے گھوڑوں میں سے ایک کا دوسرے پر سوار رہنا؛ پیچھا نہ چھوڑنا؛ ساتھ لگا رہنا -

*nursing father*: جو کسی بچے کو پالنے کی وجہ سے اس کا باپ کہلائے ؛ مربی باپ ؛ پالنے والا باپ -

*nursing home*: وہ مکان جس میں بیماروں کا علاج اور پرداخت ہو ؛ تیمار خانہ ؛ نرسنگ ہوم -

*nursing mother*: مربی ماں ؛ پالنے والی ماں

**Nurse**, *n.* : شارک مچھلی یا سگ ماہی ( dog fish ) کی ایک قسم-

**Nursery**, *n.* : (۱) بچوں کا کمرہ ( جس میں بچے مع اپنی کھلائی کے رہتے ہیں ) - (۲) ( قوموں وغیرہ کی تربیت کا ) گہوارہ ؛

پرورش گاہ - (۳) پودگھر ؛ پود کیاری ( جس میں پودے ابتدا میں نشو و نما پاتے ہیں ) - (۴) مچھلیوں کے پالنے کا تالاب ؛ مچھلیوں کی پرورش گاہ - (۵) جانوروں کی نشو و نما کی جگہ - (۶) انٹے یا بلیرڈ کے کھیل میں وہ جگہ جہاں گیندیں cannon بنانے کے لیے پاس پاس رکھی جائیں -

*n. governess* : جو معلمہ بھی ہو اور کھلائی بھی -

**Nurs(e)ling**, *n.* : بچہ ( جو کھلائی کے سپرد ہو ) -

*n. of* : ساختہ پر داختہ -

**Nurture**, *n. & v. t.* : (۱) پرورش ؛ تربیت ؛ تعلیم - (۲) آغوش شفقت - (۳) کھلانا پلانا - (۴) کھلانا پلانا ؛ پالنا ؛ پرورش کرنا - (۵) تعلیم دینا ؛ تربیت کرنا -

**Nut**, *n. & v. i.* : (۱) جوز ؛ سختہ ؛ گری دار میوہ - (۲) (عامیانہ) سر - (۳) ( عامیانہ ) نوجوان شخص جس میں نمائش کا مادہ بہت ہو ؛ نمودیا - (۴) مشین میں چھوٹی سی لوہے کی چرخی - (۵) ڈھبری - (۶) کھونٹی ( سارنگی وغیرہ ) - (۷) ( جمع ) کوئلے کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے - (۸) ( فعل ) جوز جمع کرنا -

*a n.-cracker face* : ( مجازاً ) سروتا نما چہرہ -

*be nn.* or *dead nn. on* : (۱) بے حد شوق ہونا - (۲) ( عامیانہ ) ماہر ہونا ؛ اُستاد ہونا -

*be nn. on* : ( عامیانہ ) بہت پسند آنا ؛ ریشہ خطمی کردینا ؛ باغ باغ کر دینا -

*can't shoot for nn.* : ( عامیانہ ) وہ معمولی طور پر بھی کوئی کام نہیں کرسکتا -

*deaf n.* : دیکھو Deaf -

*earth- n.* : دیکھو Earth -

*hard n. to crack* : (۱) مشکل مسئلہ - (۲) بے ڈھب آدمی -

*n. -brown* : ایک طرح کا گہرا گندمی یا بادامی رنگ -

*n. -butter* : جوزی مکھن؛ جوز سے بنا ہوا مصنوعی مکھن -

*n. -cracker* : (۱) بے دھار کا سروتا جس سے جوز توڑتے ہیں - (۲) ناک اور ٹھوڑی جو اُبھری ہوئی اور پاس پاس ہوں ؛ چہرے کا سروتا - (۳) ( واحد ) ایک قسم کا پرندہ جو یورپ میں عام طور پر پایا جاتا ہے -

*n. -gall* : عفص البلوط ؛ مازو ؛ ( ہندی ) ماجو پھل -

*nuthatch* : جوز خورہ ؛ ایک چھوٹا سا پرند جو رینگ کر چلتا ہے اور جوز کھاتا ہے -

*n. -oil* : روغن جوز ؛ اخروٹ وغیرہ کا تیل جو نقاشی میں کام آتا ہے -

*n. -palm* : آسٹریلیا کا کھجور جس میں جوز لگتے ہیں -

*nutshell* : (۱) جوز کا چھلکا - (۲) بہت چھوٹا سا خانہ - (۳) چھوٹا سا گھر - (۴) خلاصہ ؛ لب لباب -

*n. -tree* : جوز کا درخت ( خصوصاً hazel ) -

*n. -weevil* : گبریلے کی قسم کا کیڑا جو *hazel n.* کے اندر انڈے دیتا ہے -

*off* one's *n.* : نشہ میں دھت یا پاگل -

*pea n.* : دیکھو pea -

**Nutate**, *v. t.* : ( نباتیات ) لٹک آنا ؛ جھک جانا -

**nutant**, *a.* : آویزاں -

**Nutation**, *n.* : (۱) خم ؛ خمیدگی ؛ جھکائی ؛ کجی - (۲) محور زمین کی حرکت -

**Nutmeg**, *n.* : جائے پھل ؛ جائفل ؛ جوز بویا؛ جوزالطیب -

*n. -apple* : اس درخت کا پھل -

*n. -liver* : جگر کی وہ حالت جو ایک مرض سے ہوجاتی ہے -

**Nutria**, *n.* : جنوبی امریکہ کے ایک آبی جانور کی سمور -

**Nutrient**, *a.* : غذا کا کام دینے والا ؛ جس میں غذائیت ہو ؛ مقوی -

**Nutriment**, *n.* : مقوی غذا ؛ قوت بخش غذا ( لفظی اور مجازی معنی میں ) ؛ غذائیت -

**nutrimental**, *a.* : مقوی غذا کا ( شاذ ) -

**Nutrition**, *n.* : (۱) غذا - (۲) تغذیہ ؛ غذا پہنچنا ؛ غذا پانا -

**Nutritious** *a.* : جس میں غذائیت زیادہ ہو ؛ قوت بخش؛ مقوی -

**nutritiously**, *adv.* : غذائیت بخش طور پر -

**nutritiousness**, *n.* : غذائیت ؛ مقوی ہونا -

**Nutritive**, *a. & n.* : (۱) غذا کا کام دینے والا - (۲) تغذیے کا ؛ غذا کے متعلق - (۳) غذا ؛ کھانے کی چیز -

**Nutty**, *a.* : (۱) جس کے اندر جوز کثرت سے ہوں ؛ پر جوز - (۲) جوز کے مزے کا ؛ سوندھا - (۳) لٹو ؛ دل و جان سے عاشق ( مثلاً *n. uopn* ) -

**Nux vomica**, *n.* : کچلہ ( ایک درخت کا بیج جو جزائر شرق الہند میں ہوتا ہے ) -

**Nuzzle**, *v. i. & t.* : (۱) سونگھ لینا ؛ سونگھ کر معلوم کرنا - (۲) ناک کے بل کھودنا - (۳) ناک سے دبانا ؛ گھسنا ؛ رگڑنا - (۴) ناک سے سوں سوں کرنا - (۵) آرام سے لیٹنا -

**Nyctalopia**, *n.* : (۱) رتوندا ؛ شبکوری - (۲) دن کو کم نظر آنا؛ دنوندا -

**Nyctitropic**, *a.* : ( نباتیات ) رات کو ایک خاص سمت میں مڑ جانے والا ؛ شب گرد -

**Nylghau**, *n.* : نیل گائے ؛ نیل گاؤ -

**Nymph**, *n.* : (۱) ( دیومالا ) ( دریا ' پہاڑ ' چشمے ' جنگل وغیرہ کی ) دیوی ؛ پری - (۲) ( شعر ) ( جوان حسینہ کے لئے ) پری ؛ پری پیکر ؛ حور - (۳) بہروپ ؛ منجھ روپ ( کیڑے کی نشوونما کی درمیانی منزل ) -

**nymphean, nymphish, nymphlike**, *aa.* : دیوی یا پری کا سا ؛ پری وش ؛ پری وشانہ -

**Nympholepsy**, *n.* : ( کسی چیز کا ) والہانہ شوق ؛ سودا ' جنون یا جذب کی کیفیت جو ناممکن چیز کی خواہش سے پیدا ہو -

**Nympholept**, *n.* : ( کسی چیز کا ) سودائی یا دیوانہ -

**nympholeptic**, *n.* : والہانہ -

**Nymphomania**, *n.* : عورتوں کی غیر طبعی شدید نفسانی خواہش -

**Nystagmus**, *n.* : دوران چشم (یہ بیماری اُن مزدوروں میں عام ہے جو کانوں میں کام کرتے ہیں اس میں آنکھ کا ڈھیلا متواتر گھومتا رہتا ہے) -

# O

**O**, letter, (pl. os, o's, oes): (۱) انگریزی حروف تہجی کا پندھرواں حرف - (۲) O کی شکل کا نشان ؛ دائرہ -

**O, oh**, *int.* : ہائے ؛ ارے ؛ اُف -

*O yes!* : oyez

**Oaf**, *n.* ( pl. -s, *oaves* ) : (۱) ( قدیم ) جنّی بچہ؛ آسیبی بچہ؛ وہ بچہ جسے جنات انسان کے بچے سے بدلیں - (۲) ماؤف العقل ؛ ناقص العقل یا ناقص الخلقت بچہ ؛ لنگڑا لولا بچہ ؛ اپاھج بچہ- (۳) گنوار ؛ دھقانی ؛ لر ؛ لومڑ -

**oafish**, *a.* : ناقص العقل ؛ ناقص الخلقت ؛ گنوار -

**Oak**, *n.* : (۱) شاہ بلوط ؛ ایک قسم کا جنگلی درخت جس کی لکڑی سخت اور مضبوط ، پھل گول اور پتیوں کے کنارے کٹاو دار ھوتے ھیں - (۲) شاہ بلوط کی لکڑی - (۳) ( شعر ) ( چوبی ) جہاز - (۴) ( آکسفرڈ و کیمبرج یونیورسٹی ) کمروں کے بیرونی کواڑ -

*Dwarf*, *Ground* o. &c. : درختوں کے نام جو شاہ بلوط سے مشابہ ھوتے ھیں -

*heart of* o : دیکھو Heart -

o. *-apple day* : ۲۹ مئی کا دن جب شاہ چارلس دوم کو Royal Oak کا واقعہ پیش آیا تھا ؛ اس دن o. -apples اس واقعے کی یادگار پہنے میں جاتے ھیں -

o. *-apple*, o. *-spangle*, o. *-fig* , o. *gall*, o. *-plum*

o. *potato* : عفص ؛ عفص البلوط ؛ مازو ؛ ماجو پھل ( درخت بلوط العفص کی شاخوں میں ایک کیڑے ( gall-fly ) کے سوراخ کرنے اور ان سوراخوں میں اپنے القے رکھنے سے ان مقامات پر ایک قسم کی گانٹھیں پیدا ھو جاتی ھیں جن کو مازو یا ماجو پھل کہتے ھیں -

o. *-beauty*, o. *-egger*, o. *-hooktip*, o. *-lappet*, o. *-moth*: ان کیڑوں کے نام جو شاہ بلوط کی پتیوں پر رھتے ھیں؛ کرم شاہ بلوط -

o. *-fern* : ایک قسم کی سہ شاخہ فرن -

o. *-tree* : درخت شاہ بلوط -

o. *wood* : شاہ بلوط کا جنگل ؛ عمارتی لکڑی -

*sport* one's o. : کواڑ بند کرلینا تاکہ کوئی اندر نہ آنے پائے -

*the Oaks* : ایپسم ( Epsom ) میں سہ سالہ بچھڑیوں کی گھڑ دوڑ -

*The Royal O.* : دیکھو Royal -

**oaken**, *a.* : بلوطی -

**oaklet, oaking**, *nn.* : شاہ بلوط کا چھوٹا درخت -

**Oakum**, *n.* : پرانی رسیوں کا سن جو جہازکی درزوں میں بھراجاتاھے-

*pick* o. : پرانی رسیوں سے سن نکالنا ( پہلے جیل خانوں اور محتاج خانوں میں یہ کام کرایا جاتا تھا ) -

**Oar**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) چپو - (۲) ملاح ؛ کھویا - (۳) ( چپو سے کشتی ) چلانا ؛ کھینا - (۴) کشتی رانی کرنا ؛ کشتی چلانا- (۵) (مجازاً) باز و یا پنکھہ جس سے تیرنے میں کام لیاجاے -

*chained to the* o. : مشقت کے کام میں مصروف ؛ بیل کی طرح جتا ھوا -

*have an* o. *in every man's boat* : ھرکام میں دخل دینا -

o. one's *arms* or *hands* : ھاتھہ یا پیر سے پانی کو چیرنا ؛ تیرنے میں ھاتھہ پیر چلانا -

*oarsman*; *oarswoman*: کھویا؛ کشتی چلانے والا؛ کشتی چلانے والی-

*pair -o.*, *four -o.* &c. : دو چپوؤں کی کشتی ؛ چار چپوؤں کی کشتی وغیرہ -

*pulls a good* o. : بڑا اچھا کھویا ھے -

*rest on* one's oo : تھوڑی دیر کام بند رکھنا ؛ ذرا دیر ستانا ؛ دم لینا -

**oarage**, *n.* : کھوائی ؛ کشتی کھینے کی مزدوری یا محصول -

( - ) **oared**, *a.* : چپو دار ؛ چپو والا ، چپو والی -

**oarless**, *a.* : بے چپو کا -

**oarsmanship**, *n.* : کشتی رانی -

**oary**, *a.* : ( شعر ) چپو دار -

**Oasis**, *n.* ( pl. *oases* ). : (۱) واح ؛ ریگستان میں سرسبز مقام ؛ نخلستان - (۲) غیر دلچسپ ماحول میں کوئی دلچسپ چیز -

**Oast**, *n.* : ایک قسم کی بھٹی جس میں hop کو سکھاتے ھیں -

o. *-house* : بھٹی خانہ -

**Oat**, *n.* : ( ۰وماً جمع ) (۱) جئی ؛ جو کی قسم کا ایک اناج- (۲) جئی کا پودا - (۳) ( شعر ) اس پودے کی نے جسے چرواھے بجاتے ھیں - (۴) شبانی شاعری -

*oatcake* : جئی کی روٹی -

*oatmeal* : جئی کا آٹا ؛ جئی کا دلیا -

*oat -straw* : جئی کی پیالی -

*sow* one's *wild oo* : جوانی منانا؛ سرمستی و شباب کی داد دینا -

*Wild O.* : ایک جنگلی گھاس جوجئی کے پودے سے مشابہ ھوتی ھے-

**oaten**, *a.* : جئی کا -

**Oath**, *n.* : (۱) قسم ؛ حلف ؛ سوگند - (۲) خدا کا یا اولیا وغیرہ کا نام جو غصے کا اظہار کرنے کے لئے لیا جاے ؛ لعنت ؛ بد دعا ؛ گالی ؛ بے ادبانہ کلام -

*Bible* o. : دیکھو Bible -

*Corporal* o. : دیکھو Corporal -

*he is on* o. : وہ قسم کہا چکا ھے ؛ حلف اٹھا چکا ھے -

*on* o. : قسمیہ ؛ حلفیہ ؛ حلفی -

*swear on* o : حلف اٹھانا -

**Ob-**, (*before c-* ) **oc-**, ( *before f-* ) **of-**, ( *before p-* ) **op-**: ( سابقہ ) جن الفاظ کے ساتھہ آتا ھے اُن میں حسب ذیل معنی پیدا کرتا ھے - (۱) کشادگی ؛ وسعت ( جیسے *obtrude* ) - (۲) مقابلہ ، موافقت ( جیسے *observe*, *occur* ) - (۳) سمت ( جیسے *oblique* ) - (۴) اطاعت ( جیسے *obey* ) - (۵) مخالفت ( جیسے *oppose* ) - (۶) مزاحمت ( جیسے *obdurate* ) - (۶) حجاب ( جیسے *obscure* ) - (۷) قطعیت ( جیسے *obsolete* ) - (۸) سمت یا نسبت خلاف معمول ( جیسے *obconical* ) -

**Obbligato**, *a.* & *n.* : ( موسیقی ) متصل ؛ لاینفک (ساز یا نغمہ) -

**Obdurate**, *a.* : سخت ؛ سخت دل ؛ متمرد ؛ ضدی ؛ سرکش -

**obduracy**, *n.* : ضد ؛ سرکشی ؛ تمرد -

**obdurately**, *adv.* : ضد سے ؛ سرکشی سے ؛ متمردانہ -

**Obeah, Obi**, *n.* : اوبی ؛ ایک قسم کا جادو جوحبشیوں میں رائج ھے-

**Obedience**, *n.* : (۱) اطاعت ؛ تابعداری ؛ فرماں برداری ؛ فرماں پذیری ؛ تعمیل ( حکم کی ) ؛ پابندی ( قانون کی ) - (۲) ( کلیسا خصوصاً رومی ) حکومت ؛ اقتدار ؛ حکمرانی - (۳) پیروں کا حلقہ یا جماعت ؛ کلیسا کا دائرۂ اقتدار -

*in* o. *to* : حسب الحکم؛ حسب الارشاد؛ حسب فرمائش؛ بتقاضاے -

*passive* o. : (۱) بے دلی کی اطاعت ؛ با دل نا خواستہ اطاعت - (۲) بے چون و چرا اطاعت -

**Obedient**, *a.* : مطیع ؛ فرماں پذیر ؛ اطاعت شعار -

*your o. servant* : آپ کا تابعدار [ ( ا ) رخصت ہوتے وقت پہلے اخلاقاً کہتے تھے اب طنزاً استعمال ہوتا ہے - ( ۲ ) رسمی خطوط کے آخر میں لکھتے ہیں ] -

**obediently**, *adv.* : اطاعت شعارانہ ؛ فرماں پذیرانہ -

**Obedientiary**, *n.* : ( خانقاہوں میں ) افسر اعلیٰ کا نائب مددگار -

**Obeisance**, *n.* : ( ا ) آداب ؛ کورنش ؛ رسم تعظیم - ( ۲ ) اظہار اطاعت ؛ اظہار وفا داری ؛ رسم بندگی -

**Obelisk**, *n.* : ( ا ) پتھر کا مربع یا مستطیل مینار جس کی چوٹی مخروطی ہوتی ہے - ( ۲ ) اس شکل کا درخت، پہاڑ وغیرہ - ( ۳ ) ( = *obelus* ) علامت تحریف ؛ قدیم مسودوں کی علامت جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس عبارت میں تحریف ہے ( جیسے — ، ÷ ) - ( ۴ ) ( = *obelus* ) علامت حاشیہ ؛ نشان حاشیہ ( † ) -

*double o.* : دوہری علامت حاشیہ ( ‡ ) -

**Obelize**, *v. t.* : نشان تحریف لگانا ؛ نشان حاشیہ لگانا -

**Obelus** : دیکھو Obelisk -

**Obese**, *a.* : موٹا ؛ تازہ ؛ فربہ ؛ لحیم ؛ شحیم ؛ جسیم -

**obesity**, *n.* : موٹاپا ؛ فربہی -

**Obey**, *v. t. & i.* : ( ا ) اطاعت کرنا ؛ حکم ماننا ؛ فرماں برداری کرنا - ( ۲ ) تعمیل کرنا ؛ بجا لانا - ( ۳ ) ( کسی قوت وغیرہ کا ) تقاضا پورا کرنا - ( ۴ ) حکم کی تعمیل کرنا -

**Obfuscate**, *v. t.* : ( ا ) ( دماغ ) مختل کردینا ؛ ( عقل ) گم کردینا - ( ۲ ) چھکے چھڑا دینا ؛ حواس باختہ کردینا -

**obfuscation**, *n.* : مختل کرنا یا ہونا ؛ چھکے چھڑانا یا چھوٹنا ؛ بد حواسی -

*Obiit*, *v.i.*, 3 sring. past (abbr *ob.*): فوت شدہ ( درسنہ فلاں ) -

**Obit**, *n.* : ( قدیم ) نماز برائے ایصال ثواب ؛ سالانہ فاتحہ ؛ برسی ( خصوصاً کسی صدر سے وغیرہ میں اس کے بانی کی ) -

*Obiter*, *adv.* : سلسلۂ کلام میں ؛ ضمناً -

*o. dictum*, (pl.-*ta*). : ( ا ) فیصلے میں جج کی رائے جو قانونی حیثیت نہ رکھتی ہو ، بلکہ ضمناً ظاہر کی جائے - ( ۲ ) ضمنی قول ؛ نکتہ -

**Obituary**, *n. & a.* : ( ا ) ( اخبار وغیرہ میں ) خبر موت ؛ اموات کا کالم - ( ۲ ) متوفی کی مختصر سوانح عمری - ( ۳ ) خبر موت کا ؛ اموات کا -

**obituarist**, *n.* : وفات نگار ؛ وہ شخص جو اخبار میں مرنے والوں کی مختصر سوانح عمری لکھا کرتا ہے -

**Object**, *n.* : ( ا ) شے ؛ محسوس یا مادی شے ؛ چیز ؛ موضوع مشاہدہ - ( ۲ ) تماشا ؛ مضحک چیز ؛ ڈھکوسلا ؛ افسوس ناک یا عبرت ناک منظر ؛ تصویر عبرت - ( ۳ ) مقصد ؛ مدعا ؛ غرض ؛ مراد - ( ۴ ) ( فلسفہ ) معروض ؛ خارجی شے ؛ مدرک ؛ غیر نفس - ( ۵ ) ( صرف و نحو ) مفعول ؛ مفعول بہٖ ؛ مفعول لہٗ وغیرہ -

*direct o.* : مفعول بہٖ -

*indirect o* : مفعول لہٗ -

*no. o.* : اشتہارات کی اصطلاح ، جس سے یہ مراد ہوتی ہے کہ طرف ثانی من مانی شرائط کرسکتا ہے ( مثلاً money no o. روپے کے معاملے میں طرف ثانی کو من مانی شرائط پیش کرنے کا اختیار ہے ) -

*o.-ball* : ( انٹے کا کھیل ) وہ گیند جس پر کھیلنے والا اپنی گیند سے نشانہ لگاتا ہے -

*o.-finder.* : موقع نگار ؛ وہ آلہ جس سے خورد بین کی لوح پر کسی شے کا موقع اور محل نقش ہوجاتا ہے -

*o.-glass, o.-lens* : عدسۂ خارجی ؛ خارجی شیشہ ؛ دور بین وغیرہ کا شیشہ جو موضوع مشاہدہ سے قریب ہو -

*o.-lesson* : ( ا ) سبق اشیا - ( ۲ ) ( مجازاً ) کسی چیز کی زندہ مثال ؛ جیتی جاگتی مثال -

*o.-plate* : خرد بینی پلیٹ ؛ وہ شیشہ جس پر موضوع مشاہدہ کو رکھ کر خرد بین سے دیکھتے ہیں -

*o.-staff* : سطح نما جھنڈی ؛ وہ جھنڈی جو پیمائش میں زمین کی سطح معلوم کرنے کے لئے استعمال ہوتی ہے -

**objectless**, *a.* : بے مقصد ؛ فضول ؛ بے موضوع ؛ بے معروض -

**Object**, *v. t. & i.* : ( ا ) ( کوئی بات ) تردید میں پیش کرنا ؛ مخالفت میں پیش کرنا ؛ الزام کے طور پر پیش کرنا ؛ بے مطلب فضول عذر کے طور پر پیش کرنا - ( ۲ ) اعتراض کرنا ؛ معترض ہونا ؛ نا پسند کرنا -

*I o.* : وہ فقرہ جس کے ذریعہ سے دارالعوام میں کوئی رکن کسی تجویز کے بہ اتفاق منظور ہونے میں رکاوٹ ڈالتا ہے -

**objector**, *n.* : اعتراض کرنے والا ؛ معترض ؛ مخالف ؛ مزاحم -

*conscientious objector* : معذور بر بنائے عقیدہ ، وہ شخص جو اپنے عقیدے کی بنا پر جنگ میں شریک ہونے وغیرہ سے انکار یا عذر کرے -

**Objectify**, *v. t.* : محسوس یا مادی بنانا ؛ مجسم کرنا ؛ تجسیم کرنا ؛ مقرون بنانا -

**objectification**, *n.* : تجسیم ؛ مادی بنانا یا بننا ؛ مقرون بنانا یا بننا -

**Objection**, *n.* : اعتراض ؛ اختلاف ؛ عذر ؛ اظہار نا پسندیدگی -

**Objectionable**, *a.* : ( ا ) قابل اعتراض ؛ لایق الزام - ( ۲ ) ناگوار ؛ نا معقول ؛ نا پسندیدہ -

**objectionably**, *adv.* : قابل اعتراض طور پر ؛ نا معقول یا نا پسندیدہ طریقے سے -

**Objective**, *a. & n.* : ( ا ) ( فلسفہ ) خارجی ( ضد داخلی ) ؛ واقعی ؛ معروضی - ( ۲ ) ( شخص ، تصویر ، عبارت وغیرہ ) واقعیت پسند ؛ واقعیت پسندانہ ؛ خارجی رنگ کی ؛ نفس امر سے متعلق - ( ۳ ) ( طب ، علامات مرض ) واقعی - ( ۴ ) ( صرف و نحو ) مفعولی - ( ۵ ) ( فوج ) منزل مقصود ؛ مقام حملہ ؛ ( مجازاً ) مدعا - ( ۶ ) دور بین کا خارجی شیشہ -

*o.point* : فوج کی منزل مقصود ؛ مقام حملہ -

**objectiveness, objectivity**, *nn.* : واقعیت ؛ واقعیت پسندی -

**objectively**, *adv.* : حالت مفعولی میں ؛ مفعول کے طور پر -

**Objectivism**, *n.* : ( ا ) واقعیت پسندی - ( ۲ ) ( فلسفہ ) معروضیت ؛ یہ نظریہ کہ معروضات یعنی خارجی اشیاء کا علم مقدم اور حقیقی ہے -

**Objurgate**, *v. t.* : لعنت ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ تنبیہہ کرنا -

**objurgation**, *n.* : لعنت ، " ، سرزنش ؛ تنبیہہ -

**objurgatory**, *a.* : تنبیہی ؛ ملامت آمیز -

**Oblate**, *n.* : وہ شخص جو رہبانیت یا مذہبی زندگی کے لیے وقف کر دیا گیا ہو ؛ خانقاہ نشین ؛ خادم دین -

**Oblate,** *a.* : کرہ نما ؛ اُس کرہ کی شکل کا جو قطبین پرچپٹا ھو -

**Oblation,** *n.* : (۱) نذر ؛ ( عشائے ربانی کی ) قربانی ؛ چڑھاوا - (۲) وہ عطیہ جو مذھبی کاموں کے لیے دیا جائے ؛ عطیۂ حسنہ -

**oblational, oblatory,** *aa.* : نذر کا ؛ قربانی کا -

**Obligate,** *v. t.* : پابند کرنا ( قانوناً ) -

**Obligation,** *n.* : (۱) قانونی معاھدہ ؛ تحریری معاھدہ - (۲) قانونی پابندی : اخلاقی پابندی ؛ شرعی تکلیف ( مکلف ھونا )- (۳) فرض ؛ امر واجب ؛ ذمہ داری ؛ بار ؛ ناگوار فرض - (۴) اِحسان ؛ بار احسان -

**Obligatory,** *a.* : ( قانوناً ) لازم ؛ لازمی ؛ واجب : ناگزیر -

*o. nature* : لزوم ؛ و جوب -

**Oblige,** *v. t.* : (۱) ( قسم ' حلف یا معاھدے کے ذریعے سے ) پابند کرنا - (۲) واجب العمل ھونا - (۳) ممنون کرنا ؛ احسان مند کرنا ؛ مرھون منت کرنا ؛ خوش کرنا ؛ دلجوئی کرنا ( کسی چیز یا کام کے ذریعے سے ) - (۴) (روز مرہ ) محظوظ کرنا - (۵) مجبور کرنا ؛ زبردستی کرانا ( کوئی کام ) -.

*be obliged* : ممنون ھونا؛ مرھون منت ھونا -

**Obligee,** *n.* : (۱) ( قانون ) وہ شخص جس کے ساتھ معاھدہ کیا جائے ؛ وہ شخص جس کے حق میں کوئی اقرار نامہ لکھا جائے - (۲) ( شاذ ) مورد عنایت -

**Obliging,** *a.* : با مروت ؛ خوش خلق ؛ خلیق ' سلوک کرنے والا -

**obligingly,** *adv.* : محسنانہ ؛ مہربانی سے ؛ مروت سے ؛ حسن اخلاق سے ؛ خوش خلقی سے -

**obligingness,** *n.* : خلق و مروت؛ حسن اخلاق؛ بامروتی؛ خوش خلقی -

**Obligor,** *n.* : معاھدہ کرنے والا ؛ اقرار نامہ لکھنے والا -

**Oblique,** *a., & v. i.* : (۱) آڑا ؛ ترچھا ؛ ٹیڑھا ؛ کج ؛ اُریب واں ؛ غیر قائمہ · (۲) (ھندسہ) ( خط ' مسطح ) منحرف - (۳) (زاویہ) حادہ یا منفرجہ - (۴) ( استوانی یا مخروطی شکل ) غیر مستقیم ؛ جس کا محور عمودی نہ ھو - (۵) ( تشریح ) جو جسم یا عضو کے مرکزی خط پر قائم یا اس کے متوازی نہ ھو ؛ غیر مستقیم - (۶) ( نباتیات ) پتی جس کے دونوں حصے برابر نہ ھوں ؛ ترچھے ڈنٹھل کی - (۷) ( فوج وغیرہ ) ترچھے رخ پر چلنا-

*o. case* : غیر فاعلی حالت ( حالت اضافی ' مفعولی وغیرہ ) -

*o. oration* or *narration* or *speech* : کلام بالواسطہ -

**obliqluely,** *adv.* : آڑے ' [illegible] وغیرہ رخ میں ؛ غیر عمودی اور غیر افقی سمت میں -

**obliquity,** *n.* : (۱) ترچھاپن ؛ کجی - (۲) عدم استقامت ( اخلاقی ' دماغی وغیرہ ) -

**Obliterate,** *v. t.* : مٹا دینا ؛ محو کر دینا ؛ نیست و نابود کر دینا ؛ نشان تک نہ رھنے دینا -

**obliteration,** *n.* : مٹانا یا مٹنا ؛ محو کرنا یا ھونا -

**Oblivion,** *n.* : (۱)بھولنا یا بھلا دیا جانا؛ تغافل- (۲)گوشۂ گمنامی؛ طاق نسیاں-

*Act of O.* : قانون معافی -

*Bill of O.* : مسودۂ معافی -

*fall into o.* : بھلا دیا جانا ؛ متروک ھو جانا -

**Oblivious,** *a.* : (۱) تغافل شعار ؛ غافل ؛ بھول جانے والا - (۲) ( شعر ) تغافل کا ؛ نسیان کا ؛ سہو آفریں ؛ نسیان زا -

**obliviously,** *adv.* : تغافل شعاری سے ؛ غفلت سے -

**obliviousness,** *n.* : سہو ؛ نسیان ؛ تغافل شعاری ؛ غفلت ؛ سہو کی عادت -

**Oblong,** *a. & n.* : (۱) مستطیل ؛ کتابی ؛ لمبوترا ؛ لم چھوا ؛ ( نباتیات ) بیضاوی ؛ مقلوب- (۲) اس کرہ کی شکل کا جو قطبین پر لمبا ھو - (۳) مستطیل ناقص - (۴) ( ٹکٹ ' کاغذ ' کتاب ' تختہ وغیرہ ) افقی مستطیل ؛ طول میں کم عرض میں زیادہ -

**oblongo** : ( سابقہ ) نباتیات کی اصطلاحوں میں مستعمل ھے -

**Obloquy,** *n.* : (۱) سب و شتم ؛ بدگوئی ؛ منقصت ؛ تنقیص - (۲) بد نامی ؛ رسوائی -

**Obmutescence,** *n.* : ضد سے چپ رھنا ' مگراپن ؛ گھناپن -

**obmutescent,** *a.* : ضد سے چپ رھنے والا ؛ مگرا ؛ گھنا -

**Obnxious,** *a.* : (۱) نا معقول ؛ بیہودہ ؛ قابل نفرت ؛ مکروہ - (۲) ( شاذ ) خطر ناک ؛ پر خطر ؛ شر پذیر ؛ ضرر پذیر -

**obnoxiously,** *adv.* : بیہودہ پن سے؛ نا معقول طور پر ؛ مکروہ طور پر ؛ مکروھانہ صورت سے ؛ گھناؤنے طریق سے -

**obnoxiousness,** *n.* : پر خطر ھونا ؛ شر پذیری ؛ ضرر پذیری ؛ بیہودہ پن -

**Oboe,** *n.* : (۱) ایک قسم کی نے ؛ دھری بانسری - (۲) ارگن باجے کا تیز آواز کا پردہ -

**oboist,** *n.* : نے نواز ؛ بانسری بجانے والا -

**Obol,** *n.* : یونان کا ایک قدیم نقرئی سکہ جو تقریباً $1\frac{1}{2}$ پنس یعنی چھ پیسے کے برابر تھا -

**Obscene,** *a.* : (۱) فحش ؛ گندا ؛ خلاف تہذیب ؛ بیہودہ ؛ بے حیائی کا - (۲) ( قدیم ) گندا ؛ نجس ؛ نا پاک ؛ کریہ ؛ مکروہ ؛ قابل نفرت ؛ گھناؤنا -

**obscenely,** *adv.* : فحش الفاظ میں؛ گندے طریقے سے؛ بے حیائی سے-

**obscenity,** *n.* : گنداپن؛ فحش ھونا؛ گندی بات یا حرکت؛ فحش -

**Obscurant,** *n.* : دشمن تحقیق ؛ دشمن اصلاح و ترقی؛ ظلمت پسند -

**obscurantist,** *n.* : مسلک ظلمت کا حامی ؛ ظلمت پسند ؛ دشمن تحقیق ؛ دشمن اصلاح و ترقی -

**obscurantism,** *n.* : تحقیق کی مخالفت ؛ اصلاح و ترقی کی مخالفت ؛ ظلمت پسندی ( کا مسلک ) -

**Obscure,** *a. & n. & v. t.* : (۱) تاریک ؛ اندھیرا - (۲) ( رنگ ) میلا میلا ؛ ملگجا ؛ بھدا - (۳) غیر واضح ؛ دھندلا - (۴) مخفی ؛ ( نظروں سے ) پوشیدہ - (۵) کس مپرسی کا ؛ گمنامی کا - (۶) گمنام ؛ غیر معروف ؛ معمولی حیثیت کا - (۷) مغلق ؛ معنی بند ( عبارت وغیرہ ) - (۸) مبہم ؛ اُلجھی ھوئی؛ گنجلک ؛ غیر واضح ( تحریر ' تقریر ) - (۹) غیر واضح ھونا ؛ دھندلا پن - (۱۰) تاریک کرنا ؛ دھندلا کرنا ؛ مغلق کرنا ؛ مبہم کرنا - (۱۱) ماند کر دینا ؛ پھیکا کردینا ؛ آب و تاب میں بڑھ جانا - (۱۲) مخفی کر دینا؛ پردہ ڈالنا ؛ پردۂ خفا میں چھپا دینا -

**obscurely,** *adv.* : مبہم طریق سے ؛ غیر واضح طور پر ؛ گمنامی میں ؛ غیر معروف طور پر -

**obscurity,** *n.* : (۱) تاریکی ؛ اندھیرا ؛ ظلمت - (۲) مخفی ھونا ؛ پوشیدگی ؛ گمنامی - (۳) اغلاق ؛ ابہام ؛ غیر واضح ھونا -

**obscuration,** *n.* : مبہم کرنا یا ھونا ؛ مخفی کرنا یا ھونا ؛ پردہ ڈالنا ؛ پردہ پڑنا : ماند کرنا یا ھونا -

**Obsecration,** *n.* : (۱) التجا ؛ التماس ؛ منت سماجت -

(۲) کلیسا کی ایک دعا -

**Obsequies**, *n.* pl. : تجہیز و تکفین ؛ جنازہ -

**obsequial**, *a.* : تجہیز و تکفین کا ؛ جنازے کا -

**Obsequious**, *a.* : (۱) خوشامدی ؛ چاپلوس - (۲) خوشامد کا ؛ غلامانہ ؛ (قدیم) مطیع ؛ فرماں بردار ؛ اطاعت شعار -

**obsequiously**, *adv.* : غلامانہ ؛ خوشامد سے ؛ چاپلوسی سے -

**obsequiousness**, *n.* : خوشامد ؛ چاپلوسی ؛ غلامانہ اطاعت -

**Observance**, *n.* : (۱) پابندی ؛ تعمیل (رسم و رواج قانون وغیرہ کی) (۲) رسم (مذہبی وغیرہ) - (۳) (قدیم) ادب ؛ تعظیم ؛ تکریم -

**observancy**, *n.* : ادب ؛ تعظیم -

**Observant**, *a.* & *n.* : (۱) پابند (رسم و رواج کا) - (۲) غور سے مشاہدہ کرنے والا ؛ باریک بین ؛ تیز نظر ؛ صاحب نظر - (۳) فرانسیسی راهب جو ضابطے کا سختی سے پابند ہو -

**observantly**, *adv.* : غور و تامل سے دیکھتے ہوے وغیرہ -

**Observation**, *n.* : (۱) مشاہدہ ؛ معائنہ ؛ ملاحظہ ؛ غور سے دیکھنا - (۲) (فوج) قلعے کی نگہبانی ؛ دشمن کی فوج یا نقل و حرکت کا مشاہدہ ؛ دید بانی - (۳) علمی مشاہدہ - (۴) آفتاب کی بلندی سے طول البلد اور عرض البلد کا حساب لگانا ؛ ارصاد ؛ مشاہدۂ فلکی - (۵) فقرہ ؛ قول ؛ راے -

*army of o.* : دید بان فوج -

*attiiude of o.* : دید بانی کا اندازہ -

*o. car* : (امریکا) ریل گاڑی کا ڈبا جس میں سے مناظر خوب نظر آتے ہیں ؛ سیر کا ڈبہ -

*o. post*, (abbr. *O. Pip* : (عامیانہ) توپ خانے کی دید بانی کی چوکی -

*post of o.* : دید بانی کا مقام -

**observational**, *a.* : معائنہ ، مشاہدہ وغیرہ کے متعلق یا اس پر مبنی -

**observationally**, *adv.* : از روے مشاہدہ ؛ ارصاد کے طور پر -

**Observatory**, *n.* : رصد گاہ ؛ رصد خانہ -

**Observe**, *v. t.* & *i.* : (۱) پابندی کرنا ؛ تعمیل کرنا ؛ انجام دینا ؛ پورا کرنا ؛ عمل کرنا (قانون ، حکم ، دستور ، اُصول وغیرہ پر) - (۲) دیکھنا ؛ ملاحظہ کرنا ؛ اِدراک کرنا - (۳) مشاہدہ کرنا - (۴) کہنا ؛ اظہار راے کرنا -

*o. silence* : خاموش رهنا -

*the observed of all observers* : جس پر سب کی نظریں لگی ہوں ؛ تماشا گاہ عالم -

**observingly**, *adv.* : غور سے ؛ غائر نظر سے -

**observable**, *a.* : قابل مشاہدہ ؛ نظر آنے والا -

**observer**, *n.* : (۱) مشاہدہ کرنے والا ؛ پابندی کرنے والا وغیرہ - (۲) غور سے دیکھنے والا ؛ ناظر ؛ اهل نظر - (۳) وہ شخص جو طیارے میں بیٹھ کر دشمن کی فوج کی نقل و حرکت دیکھتا ھے -

**Obsess**, *v. t.* : (آسیب ، وهم ، خیال کا) مسلط هوجانا ؛ دل میں بس جانا ، ستانا -

**obsession**, *n.* : (وهم ، خیال وغیرہ کا) تسلط ، غلبہ ، دل میں بس جانا -

**Obsidian**, *n.* : بوتل کے شیشے کے جیسا آتش فشانی مادہ (lava) -

**Obsolescent**, *a.* : (۱) رفتہ رفتہ متروک ہونے والا - (۲) (حیاتیات) (عضو جو کبھی پورا نشو و نما یافتہ ہو) رفتہ رفتہ زایل ہو جانے والا -

**obsolescence**, *n.* : رفتہ رفتہ متروک ہونا یا معدوم ہونا -

**Obsolete**, *a.* & *n.* : (۱) متروک ؛ متروک الاستعمال ؛ منسوخ ؛ غیر مستعمل ، غیر مروج ؛ فرسودہ ؛ دقیانوسی - (۲) (حیاتیات) غیر نمو یافتہ ؛ ناقص - (۳) فرسودہ چیز ؛ دقیانوسی آدمی -

**obsoleteness**, *n.* : متروکیت ؛ متروک ہونا ؛ فرسودگی ؛ دقیانوسیت -

**obsoletism**, *n.* : متروکات کی حمایت ؛ دقیانوسیت ؛ متروک لفظ ؛ فرسودہ یا دقیانوسی رسم -

**Obstacle**, *n.* : روک ؛ مزاحمت ؛ سنگ راہ ؛ سد راہ ؛ رکاوٹ ؛ مشکل -

**Obstetric(al)**, *aa.* : (۱) متعلق بہ دایہ گری ؛ دایہ گری کے متعلق - (۲) وضع حمل کے متعلق -

**obstetrician**, *n.* : وضع حمل کا ماہر -

**obstetrics**, *n.* : وضع حمل کا فن ؛ قابلہ گری -

**Obstinate**, *a* : (۱) ضدی ؛ هٹیلا ؛ خود راے ؛ متمرد - (۲) (طب) مُزمن ؛ کُہنہ ؛ جو بمشکل اچھا ہو -

**obstinacy**, *n.* : (۱) ضد ؛ تمرد ؛ خود رائی - (۲) مزمن ہونا -

**obstinately**, *adv.* : تمرد سے ؛ خود رائی سے -

**Obstreperous**, *a.* : (۱) پر شور و شغب ؛ شور مچانے والا ؛ غوغائی - (۲) دنگئی ؛ فسادی ؛ جھگڑالو -

**obstreperously**, *adv.* : شور و شغب کے ساتھ ؛ جھگڑالو پن سے -

**obstreperousness**, *n.* : دنگئی پن ؛ غوغائی پن ؛ جھگڑالو پن -

**Obstruct**, *v. t.* & *i.* : (۱) روکنا ؛ بند کرنا ؛ مسدود کرنا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ سد راہ ہونا - (۲) روڑے اٹکانا ؛ ترقی میں حائل ہونا ؛ خلل انداز ہونا - (۳) (پارلیمنٹ) کار روائی میں رکاوٹ ڈالنا ، کام نہ چلنے دینا ؛ چلتے کام میں روڑے اٹکانا -

**Obstruction**, *n.* : (۱) مسدود کرنا یا ہونا ؛ رکاوٹ ؛ مزاحمت ؛ روک - (۲) تقریروں میں وقت ختم کرکے پارلیمنٹ کی کارروائی میں رکاوٹ ڈالنا -

**obstructionism**, *n.* : پارلیمنٹ کی کارروائی میں رکاوٹ ڈالنے کا طریقہ -

**obstructionist**, *n.* : پارلیمنٹ کی کارروائی میں رکاوٹ ڈالنے والا -

**Obstructive**, *a.* & *n.* : خلل انداز ؛ مزاحمانہ ؛ رکاوٹ ڈالنے والا -

**obstructively**, *adv.* : مزاحمانہ ؛ رکاوٹ ڈالتے ہوے -

**obstructiveness**, *n.* : خلل اندازی وغیرہ -

**Obtain**, *v. t.* & *i.* : (۱) حاصل کرنا ؛ مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ لینا ؛ پانا - (۲) رائج ہونا ؛ مروج ہونا ؛ جاری ہونا ؛ عام ہونا -

**obtainment**, *n.* : (شاذ) حصول ؛ دستیاب ہونا -

**obtainable**, *a.* : قابل حصول ؛ دستیاب ؛ حاصل ہونے والا -

**Obtected**, *a.* : (علم حشرات) بچہ جو جھلی کے اندر سے نظر آے -

**Obtest**, *v. t.* & *i.* : (۱) (قدیم) دهائی دینا ؛ (کسی سے) فریاد کرنا - (۲) صداے احتجاج بلند کرنا -

**obtestation**, *n.* : دهائی ؛ احتجاج -

**Obtrude**, *v.t.* : (کسی کی صحبت میں) زبردستی گھسنا ؛ مُخل صحبت ہونا ؛ زبردستی مخاطب کرنا ؛ خواہ مخواہ دخل دینا -

**obtrusion**, *n.* : زبردستی گھسنا ؛ خواہ مخوا دخل دینا ؛ زبردستی مخاطب کرنا ؛ مخل صحبت ہونا -

**obtrusive**, *a.* : مُخل صحبت ؛ زبردستی مخاطب کرنے والا -

**obtrusively**, *adv.* : مُخل صحبت ہو کر ؛ زبردستی مخاطب ہو کر ؛ خواہ مخواہ دخل دے کر -

**onwards**, *adv.* : آگے -

**Onymous**, *a.* : جس میں نام موجود ہو -

**Onyx**, *n.* : (۱) سلیمانی پتھر ؛ سنگ سلیماں - (۲) ( علم الامراض ) قرنیہ کے نچلے حصے کا غیر شفاف ہونا -

**Oo-, o-**: ( سابقہ ) یونانی لفظ oi on سے مشتق ہے جس کے معنی انڈے کے ہیں -

*ooecium* : کیسۂ بیضہ -

*oogamous* : جس میں تناسل نراور مادہ خلیوں کے ملنے سے ہوتاہے -

*oogenesis* : پیدائش بیضہ ؛ نشو و نمائے بیضہ -

*oology* : پرندوں کے انڈے جمع کرنے کا فن -

*oosperm* : بیضۂ مادہ جس میں مادہ تولید پہنچ چکا ہو

**Oof**, *n.* : ( عامیانہ ) مال ؛ دولت ؛ روپیہ پیسہ -

*o.-bird* : سونے کی چڑیا ؛ مال دار آدمی -

**oofy**, *a.* : مال دار -

**Oolite**. *n.* : (۱) دانہ دار چونے کا پتھر - (۲) ( ارضیات ) اس پتھر کی متحجر چٹانوں کا سلسلہ -

**oolitic** *a.* : چونے کے پتھر کا -

**Oom**, *n.* : ( جنوبی افریقہ ) چچا -

*O. Paul* : پریسیڈنٹ کروگر ( *President Kruger* )

**-oon** : ( لاحقہ ) انگریزی میں کوئی معین مفہوم نہیں رکھتا ؛ لاطینی میں ان الفاظ میں آتا ہے ، جن سے تضعیف یا حقارت ظاہر ہوتی ہے ( جیسے buffoon وغیرہ ) -

**Oont**, *n.* : ( اینگلو انڈین عامیانہ زبان ) اونٹ -

**Ooze**, *n.* : (۱) ( سمندر یا دریا کی تہ کی ) کیچڑ ؛ گیلی مٹی - (۲) مد ( نیم وغیرہ کا ) ؛ رسی ہوئی چیز ؛ رطوبت جو کسی چیز سے رستی ہے - (۳) چمڑا رنگنے کا عرق ( شاہ بلوط کی چھال کو جوش دے کر بناتے ہیں ) -

*o.-calf* : بچھیرے کا چمڑا جس میں رنگ اندر تک سرایت کرگیا ہو -

**oozy**, *a.* : رسنے والا -

**oozily**, *adv.* : رستے ہوے -

**ooziness**, *n.* : رسنا -

**Ooze**, *v. i. & t.* : (۱) رسنا ؛ بہنا ؛ پھوٹ نکلنا - (۲) خارج کرنا ( رطوبت ) ؛ دینا ( اطلاع وغیرہ ) -

*ooze out* or *away* : (۱) راز فاش ہونا - (۲) ( ہمت وغیرہ کا ) جاتے رہنا - (۳) نکالنا ؛ خارج کرنا -

**Op-**: دیکھو ob -

**Opacity**, *n.* : (۱) کثافت ؛ دھندلا پن ؛ غیر شفافی - (۲) ابہام - (۳) کند ذہنی ؛ ٹھس ہونا -

**Opah**, *n.* : ایک قسم کی شوخ رنگ مچھلی جو بحر اوقیانوس کے شمالی حصوں میں پائی جاتی ہے -

**Opal**, *n.* : (۱) دو دھیا پتھر ؛ ایک طرح کا بلور جس کے رنگ بدلتے رہتے ہیں - (۲) سفید دو دھیا شیشہ -

*common o.* : دو دھیا شیشہ سفید یا نیلگوں رنگ کا جس میں سرخ سبز وغیرہ رنگوں کی جھوٹ ہوتی ہے -

**opalescence**, *n.* : ( طرح طرح کے ) رنگ بدلنا -

**opalescent**, *a.* : دو دھیے پتھر کا سا ؛ ( طرح طرح کے ) رنگ بدلنے والا -

**opalesque**, *a.* : رنگ برنگ ؛ دو دھیا پتھر کے طرز کا ( کام ) -

**Opaline**, *a. & n.* : (۱) دو دھیا پتھر کے مانند - (۲) طرح طرح کے رنگ بدلنے والا ؛ رنگ برنگی - (۳) دو دھیا شیشہ -

**opalize**, *v. t.* : دو دھیا پتھر کا سا بنانا ؛ دو دھیا شیشہ کا سا بنانا -

**Opaque**, *a. & n.* : (۱) دھندلا ؛ غیر شفاف - (۲) مبہم ؛ غیر واضح - (۳) کند ؛ کند ذہن ؛ ٹھس - (۴) غیر منعکس ؛ ماند ؛ بے آب - تاریکی ؛ اندھیرا -

*the o.* : تاریکی ؛ اندھیرا -

**opaquely**, *adv.* : دھندلے پن سے ؛ مبہم طور پر ؛ کند ذہنی سے -

**opaqueness**, *n.* : دھندلاپن ؛ ابہام ؛ کند ذہنی ؛ غیر شفاف ہونا -

**Ope**, *v. t. & i.* : شعر میں open کے بجائے آتا ہے -

**Open**, *a. & n.* : (۱) کھلا ؛ کھلا ہوا ؛ وا ؛ باز - (۲) کھلا ؛ بے دروازے کا ؛ بے احاطے یا دیوار کا ؛ غیر محفوظ - (۳) ظاہر ؛ آشکارا ؛ برملا ؛ عیاں ؛ روشن - (۴) عام ؛ غیر مخصوص - (۵) کھلا ہوا ؛ پھیلا ہوا ؛ کھلا ہوا ؛ شگفتہ - (۶) منفصل ؛ غیر مسلسل - (۷) مسام دار - (۸) صاف گو ؛ اپنے خیالات ظاہر کردینے والا ؛ صاف دل - (۹) ( موسیقی ) کھلا سر ( جو بے سوراخ کی بانسری ، بے کھونٹی کے تار یا بے پردے کے باجے سے نکلے ) - (۱۰) ( علم الاصوات ) چوڑی ، کشادہ ( آواز حرف کی ) ؛ ( بول ) جو حرف علت پر ختم ہو - (۱۱) کھلا میدان ؛ کھلی ہوا ؛ منظر عام -

*bowels are o.* : قبض نہیں ہے -

*force on o. door* : اس شخص سے تقاضا کرنا جو خود دینے کو تیار ہے -

*has an o. hand* : بہت فیاض ہے -

*keep o. doors* or *house* : مہمان نواز ہونا ؛ ہر وارد و صادر کی مہمانداری کرنا -

*o. air* : کھلی ہوا ؛ زیر آسمان -

*o. boat* : بے سائبان کشتی ؛ کھلی کشتی -

*o. champion* : عام مقابلے میں میری -

*o. country* : (۱) کشادہ خطہ - (۲) کھلا میدان ( جس میں باڑ وغیرہ نہ ہو ) -

*o. ears* : ہمہ تن متوجہ -

*o. face* : چہرہ جس سے خلوص اور صاف دلی ٹپکتی ہو -

*o. harmony* : زیادہ فصل کے سروں کی ہم آہنگی -

*o. heart* : صاف دلی ؛ بھولاپن ؛ گرم جوشی ؛ خوش خلقی ؛ مروت -

*o. ice* : کھلی برف ( جس کے اندر سے جہاز گزرسکیں ) -

*o. letter* : احتجاجی خط ؛ کھلی چٹھی ؛ کھلا خط ( جو کسی ایک شخص کے نام ہو مگر اخبار وغیرہ میں شایع کیا جائے ) -

*o. mind* : (۱) بے لاگ پن ( کسی معاملے کے متعلق ) - (۲) کشادہ دلی ؛ صاف دلی ؛ بے تعصبی ؛ وسعت نظر -

*o. mouth* : (۱) ہوکا ؛ بسیار خوری - (۲) صاف گوئی - (۳) حیرت سے کھلا ہوا منہ -

*o. order* : ( بحری ، فوجی ) کشادہ ترتیب ( جس میں سپاہیوں یا جہازوں کے درمیان زیادہ فاصلہ رکھا جاتا ہے ) -

*o. question* : اختلافی مسئلہ ؛ مابہ النزاع مسئلہ -

*o. scholarship* : عام مقابلے کا وظیفہ ؛ وظیفہ جو کھلے مقابلے کے ذریعے سے ملے -

*o. time* : ( closetime کی ضد ) اذن عام کا زمانہ -

*o. verdict* : دیکھو verdict

*o. weather, winter* : وہ موسم یا زمانہ سرما جب پالا نہ ہو -

*o. work*: (دھات ' لیس وغیرہ پر) کھلا کام (جس میں باھم فصل ھو)-

*receive with o. arms* : گرم جوشی سے استقبال کرنا -

*river, harbour, is o.* : ( دریا یا بندرگاہ ) برت سے خالی ھے -

*the exhibition is now o.* : نمائش میں اب جانے کی اجازت ھے -

*the o. door* : (غیر قوموں کو اپنے ملک میں) تجارت کی آزادی -

*will be o. with you* : تم سے صاف صاف کھدونگا -

*with o. eyes* : (۱) جان بوجھ کر ؛ دیکھ بھال کر - (۲) حیرت سے ؛ آنکھیں پھاڑے -

**open-armed**, *a.* : گرم جوشی کا -

**open-eared**, *a.* : کان لگاے ؛ متوجہ

**open-eyed**, *a.* : (۱) باخبر ؛ چوکس - (۲) حیرت سے ؛ آنکھیں پھاڑے -

**open-faced**, *a.* : جس کی صورت سے صاف دلی ٹپکتی ھو -

**open-handed**, *a.* : فیاضانہ ؛ فیاض -

**open-handedly**, *adv.* : فیاضی سے ؛ دل کھول کر -

**open-handedness**, *n.* : فیاضی ؛ سخاوت -

**open-hearted**, *a.* : صاف دل ؛ بھولا ؛ با مروت ؛ خوش خلق ؛ پر خلوص -

**open-heartedly**, *adv.* : صاف دلی سے ؛ بھولے پن سے ؛ گرم جوشی سے ؛ خوش خلقی سے -

**open-heartedness**, *n.* : صاف دلی ؛ بھولا پن ؛ مروت ؛ گرم جوشی ؛ خوش خلقی ؛ خلوص -

**open-minded**, *a.* : (۱) کشادہ دل ؛ بے تعصب ؛ صاف دل ؛ وسیع النظر - (۲) بے راے ( جس نے کسی معاملے کے متعلق ابھی تک راے نہ قائم کی ھو ) -

**open-mindedly**, *adv.* : کشادہ دلی سے ؛ وسعت نظر سے ؛ بے تعصبی سے -

**open-mindedness**, *n.* : کشادہ دلی ؛ وسعت نظر ؛ بے تعصبی -

**open-mouthed**, *a.* : (۱) بسیار خور ؛ پیٹو - (۲) صاف گو - (۳) حیرت سے منہ پھیلاے -

**openness**, *n.* : صاف دلی ؛ سادہ دلی ؛ کشادگی -

**Open**, *v. t. & i.* : (۱) کھولنا ؛ بازکرنا ؛ وا کرنا - (۲) افتتاح کرنا - (۳) ظاھر کرنا ؛ انکشاف کرنا - (۴) شگاف دینا ؛ چیرنا ؛ پھاڑنا - (۵) کھلنا ؛ باز ھونا - (۶) افتتاح ھونا - (۷) ظاھر ھونا - (۸) پھٹنا - (۹) ( گفتگو ) شروع کرنا - (۱۰) ابتدا کرنا ؛ شروع ھونا - (۱۱) ( بحری ) پوری طرح نظر آنا - (۱۲) ( شکاری کتوں کا ) چلانا شروع کرنا -

*o. a person's eyes to something* : کسی کی آنکھیں کھولنا ؛ جتانا ؛ آگاہ کرنا -

**openable**, *a.* : کھلنے والا -

**opener**, *n.* : کھولنے والا -

**Opening**, *n.* : (۱) کھلنا ؛ کھولنا وغیرہ - (۲) درز ؛ منہ ؛ چوڑا سوراخ - (۳) ابتدا ؛ آغاز ؛ افتتاح ؛ شروع کا حصہ - (۴) اچھا موقع ؛ موافق صورت حال - (۵) افتتاحی تقریر (وکیل کی) - (۶) ( شطرنج ) مقررہ ابتدائی چالیں -

**Opening**, *a.* : پہلا ؛ ابتدائی ؛ افتتاحی -

**Openly**, *adv.* : کھلم کھلا ؛ کھلے بندوں ؛ علانیہ ؛ برملا ؛ صاف صاف -

**Opera**, *n.* : اوپیرا ؛ غنائی تمثیل ' وہ ناٹک جس میں نغمہ و ساز کا عنصر غالب ھو -

*comic o.* or *opera comique* : مزاحیہ غنائی تمثیل -

*grand o.* : خاموش اوپیرا یا غنائی تمثیل (جس میں مکالمہ نہ ھو) -

*o. bouffe* : غنائی نقل یا سوانگ -

*o.-cloak, o.-hood* : وہ لباس جو عورتیں شام کے جلسوں میں پہن کر جاتی ھیں -

*o.-glass (es)* : دور بین (جو تھیٹر دیکھنے کے لئے لگاتے ھیں) -

*o.-hat* : مردوں کی پچکنے والی لمبی ھیٹ -

*o.-house* : اوپیرا گھر ؛ غنائی تمثیل خانہ -

**Operate**, *v. i. & t.* : (۱) عمل کرنا ؛ عمل درآمد ھونا ؛ اثر ڈالنا - (۲) پیدا کرنا ( تغیر وغیرہ ) - (۳) چیرنا ؛ پھاڑنا ؛ شگاف دینا ؛ عمل جراحی کرنا ؛ عمل طبی کرنا - (۴) ( کسی جذبے کو ) ابھارنے کی کوشش کرنا - (۵) ( دوا کا) عمل کرنا ؛ اثر کرنا - (۶) چلانا ( کام ' کلوں وغیرہ کا ) - (۷) ( کسی کام کو ) پورا کرنا ؛ پورا کرنے کی کوشش کرنا - (۸) ( فوجی ) حربی نقل و حرکت عمل میں لانا - (۹) (دلالوں کا) خرید و فروخت کے ذریعے قیمت پر اثر ڈالنا -

*operating-room* : معمل جراحی ؛ جراحی کا کمرہ -

*operating-table* : عمل جراحی کی میز -

*operating-theatre* : جراحی کا کلاس (طبی مدرسوں میں) -

**operable**, *a.* : قابل عمل جراحی -

**operator**, *n.* : (۱) مشین یا کل چلانے والا - (۲) جراح ؛ جراحی کا عمل کرنے والا - (۳) مالی یا تجارتی کاروبار کرنے والا -

**Operatic**, *a.* : اوپیرا کا ؛ غنائی تمثیل ؛ اوپیرا یا غنائی تمثیل سے مشابہ -

**operatically**, *adv.* : اوپیرا یا غنائی تمثیل کی طرح -

**Operation**, *n.* : (۱) عمل ؛ فعل ؛ اثر ؛ تاثیر ؛ طریق عمل ؛ عمل درآمد ؛ دائرۂ عمل ؛ نفاذ - (۲) ( مالیات کا ) معاملہ ؛ عمل - (۳) عمل جراحی ؛ عمل طبی - (۴) فوجی نقل و حرکت ؛ حربی تدبیر یا عمل - (۵) ( ریاضی ) عمل ( جیسے ضرب ' تقسیم ) -

**Operative**, *a. & n.* : (۱) موثر ؛ کارگر ؛ نافذ ؛ زیر عمل - (۲) عمل جراحی کا - (۳) عملی ( ضد نظری ) - (۴) کاریگر ؛ دست کار ؛ مزدور -

**operatively**, *adv.* : موثر طریقے سے ؛ عملی طریقے سے -

**Operatize**, *v. t.* : اوپیرا کی شکل میں لانا ؛ اوپیرا بنانا ؛ غنائی تمثیل بنانا ( قصے وغیرہ کو ) -

**Operculum**, *n.* ( pl. -la ). : (۱) مچھلیوں کے گلپھڑوں کا ڈھکنا - (۲) گھونگھے کا ڈھکنا - (۳) ( پودوں کا ) سر پوش -

**opercular**, *a.* : ڈھکنے جیسا ؛ سر پوش سے مشابہ -

**operculate, operculated**, *aa.* : ڈھکنے دار ؛ سرپوش دار -

**Operetta**, *n.* : اوپریٹا ؛ ایک ایکٹ کی مزاحیہ غنائی تمثیل -

**Operose**, *a.* : (۱) جفاکش ؛ محنتی - (۲) محنت سے حاصل کیا ھوا -

**operosely**, *adv.* : محنت سے -

**operoseness**, *n.* : جفا کشی -

**Ophicleide**, *n.* : بگل کی طرح کا ایک باجا جس میں پردے ھوتے ھیں -

**Ophidian**, *a. & n.* : سانپ کی نوع کا ؛ ماری -

**Ophio-** : ( سابقہ ) یونانی لفظ ophis سے نکلا ھے جس کے معنی سانپ کے ھیں -

*ophiolater* : مار پرست ؛ افعی پرست ؛ سانپ کی پوجا کرنے والا -

*ophiolatry* : مار پرستی ؛ افعی پرستی -

*ophiology* : علم الافاعی ؛ سانپوں کا علم -

**Ophite, *n.*** : سنگ سماق -

**ophitic, *a.*** : سماقی کا -

**Ophthalmia, *n.*** : آشوب چشم ؛ ورم چشم -

**Ophthalmic, *a.* & *n.*** : (۱) آنکھ کا - (۲) آشوب چشم میں مبتلا ؛ ورم چشم کا مریض - (۳) آنکھ کے لئے مفید (دوا) -

**Ophthalm (o)-** : سابقہ یونانی لفظ opthalmos سے مشتق ھے جس کے معنی آنکھ کے ھیں -

*ophthalmitis* : ورم چشم ؛ آنکھ کا ورم -

*ophthalmologist* : ماھر علم العین ؛ ماھر امراض چشم -

*ophthalmology* : علم العین ؛ علم چشم ؛ آنکھ کا علم -

*ophthalmoscope*: پردۂ شبکی کے معائنے کا آلہ ؛ شبک نما -

*ophthalmotomy* : آنکھ کی جراحی -

**Opiate, *a.* & *n.*** : (۱) افیون آمیز دوا ؛ افیم ملی دوا ؛ خواب آوردوا ؛ منوم دوا- (۲) (قدیم) خواب آور ؛ منوم -

**Opiate, *v. t.*** : افیون ملانا -

**Opine, *v. t.*** : (۱) رائے رکھنا - (۲) اظہار رائے کرنا ؛ اظہار خیال کرنا -

**Opinion, *n.*** : (۱) رائے ؛ خیال ؛ گمان ؛ قیاس - (۲) عقیدہ ؛ راسخ خیال - (۳) ماھرفن کی رائے یا مشورہ - (۴) (کسی شخص یا چیز کی نسبت) رائے ؛ قدر ؛ وقعت (منفی صورت میں استعمال ھوتا ھے مثلاً *have no o. of French men*) -

*a matter of o.* : وہ معاملہ جس میں اختلاف رائے ممکن ھے -

*is of o.* : (یہ) رائے رکھتا ھے -

**Opinionated, *a.*** : (۱) ھٹ دھرم ؛ متعصب ؛ سخن پرور - (۲) خود رائے ؛ ضدی -

**opinionatedness, *n.*** : ضد ؛ ھٹ ؛ خودرائی ؛ ھٹ دھرمی ؛ سخن پروری -

**Opinionative, *a.*** : = Opinionated

**O. pip** : دیکھو Obersvation, pip -

**Opisometer, *n.*** : منحنی پیما ؛ منحنی خطوط کی پیمائش کا آلہ -

**Opium, *n.* & *v. t.*** : (۱) افیون ؛ افیم - (۲) افیون دینا ؛ افیون ملانا -

*o. den* : چانڈو خانہ ؛ افیمیوں کا اڈا -

**opiumism, *n.*** : افیون کی لت یا عادت -

**opiumize, *v. t.*** : افیون ملانا -

**Opodeldoc, *n.*** : صابون کا روغن (مالش کے لئے) -

**Opopanax, *n.*** : (۱) ایک قسم کی بد بو دار رال جو کسی زمانے میں دوا کے طور پر مستعمل تھی - (۲) ایک قسم کی رال جو عطر وغیرہ میں پڑتی ھے -

**Opossum, *n.*** : (۱) اپوسم : ایک قسم کا تھیلی دار دودھ پلانے والا جانور جو پانی میں یا درختوں پر رھتا ھے ' اس کے پچھلے پیروں میں انگوٹھا ھوتا ھے - (۲) = phalanger -

**Oppidan, *a.* & *n.*** : (۱) (شاذ) شہر کا (باشندہ) ؛ شہر والا - (۲) (مدرسۂ ایٹن) وہ طالب علم جو دارالاقامہ میں نہ رھتا ھو ؛ غیر اسکالر ؛ بیرونی طالب علم ؛ غیر مقیم طالب علم -

**Oppilate, *v.t.*** : (طب) مسدود کرنا -

**oppilation, *n.*** : مسدود کرنا یا ھونا -

**Opponency, *n.*** : (شاذ) مخالفت ؛ عداوت ؛ دشمنی -

**Opponent, *a.* & *n.*** : (۱) مخالف ؛ معاند ؛ مدمقابل ؛ مدعی ؛ دشمن - (۲) معارض ؛ مخالف ؛ متضاد (اب اس معنی میں شاذ ھے)

*o. muscle* : مقابل اصبع خامس -

**Opportune, *a.*** : (۱) ٹھیک ؛ درست ؛ موزوں ؛ مناسب ؛ مساعد (وقت وغیرہ) - (۲) بر محل ؛ بر وقت ؛ با موقع -

**opportunely, *adv.*** : مناسب وقت پر ؛ بر محل -

**opportuneness, *n.*** : بر وقت ھونا -

**Opportunism, *n.*** : (۱) وقتی ضرورتوں پر حد سے زیادہ زور دینا ؛ مصلحت پرستی - (۲) موقعے کے لحاظ سے کام کرنا ؛ درمیانی راہ اختیار کرنا ؛ مصلحت بینی ؛ حکمت عملی - (۳) ابن الوقتی ؛ زمانہ سازی -

**opportunist, *n.*** : مصلحت پرست ؛ مصلحت بیں ؛ ابن الوقت ؛ زمانہ ساز -

**Opportunity, *n.*** : (۱) (شاذ) مناسبت وقت ؛ بر محل ھونا - (۲) موقع ؛ عمدہ موقع ؛ مناسب وقت -

**Oppose, *v. t.*** : (۱) مقابلے پر رکھنا ؛ مقابلے میں لانایا پیش کرنا ؛ متضاد یا مخالف حیثیت سے پیش کرنا - (۲) مقابلہ کرنا؛ مقابلے پر آنا ؛ مخالفت کرنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ سد راہ ھونا - (۳) ھمیشہ مخالفت کا پہلو اختیار کرنا -

*opposed* : مخالف -

**opposable, *a.*** : تقابل پذیر -

**opposability, *n.*** : تقابل پذیری -

**Opposeless, *a.*** : (شعر) ناقابل مزاحمت ؛ ناقابل مقاومت -

**Opposite, *a. n. adv.* & *prep.*** : (۱) روبرو کا ؛ سامنے کا ؛ مقابل ؛ محاذی - (۲) بر عکس ؛ مخالف ؛ اُلٹا ؛ متضاد - (۳) نقیض ؛ ضد ؛ برعکس چیز یا لفظ - (۴) سامنے ؛ مقابل ؛ محاذ میں -

*o. leaves* : (نباتیات) بالمقابل پتیاں (جو تنے کے دوسرے پہلو پر ھوں) -

*o. number* : مد مقابل ؛ تقابل کا شخص یا شے -

**oppositely, *adv.*** : بالمقابل - (۲) اس کے برعکس -

**oppositeness, *n.*** : (۱) (پتوں کا) بالمقابل ھونا- (۲) تضاد -

**Oppositi-** : (سابقہ) مقابل کے معنی پیدا کرتا ھے -

*oppositifolious* : متقابل الاوراق ؛ بالمقابل پتیوں کا -

*oppositisepalous* : مقابل مسند (حامل زر) -

**Opposition, *n.*** : (۱) سامنے رکھنا؛ مقابل میں رکھنا - (۲) متقابل جگہ یا محل - (۳) (ھیئت) مقابلہ (ضد قران) - (۴) (منطق) تقابل (۵) مخالفت ؛ مزاحمت - (۶) مخالف جماعت ؛ مخالف پارٹی -

*the o., His Majesty's o.* : پارلی منٹ میں حکومت کی مخالف پارٹی -

*to be in o* : (ھیئت) سورج سے ۱۸۰ درجے کے زاویے پر ھونا ؛ سورج کے مقابل ھونا -

**oppositional, *a.*** : (شاذ) تقابلی ؛ مخالفانہ؛ مخالف حکومت -

**oppositionist, *n.*** : (شاذ) مزاحم؛ مخالف؛ مخالف حکومت -

**Oppositive, *a.*** : (شاذ) (۱) متضاد ؛ متقابل - (۲) جسے مخالفت کا شوق ھو ؛ مخالفت پسند -

**Oppress**, *v. t.* : ( ۱ ) ظلم کرنا ؛ جور و تعدی کرنا ؛ جابرانہ
حکومت کرنا - (۲) مغلوب کرنا ؛ زیر کرنا ؛ دبانا - (۳) پست
کرنا ؛ مضمحل کرنا -

**oppression**, *n.* : جور ؛ جبر ؛ ظلم ؛ ستم ؛ تعدی -

**oppressive**, *a.* : ( ۱ ) ظالمانہ ؛ جابرانہ ؛ موذی - ( ۲ )
بھاری ؛ دشوار؛ شدید ؛ سخت -

**oppressively**, *adv.* : ظالمانہ؛ جابرانہ؛ شدت سے؛ سختی سے -

**oppressiveness**, *n.* : جابریت ؛ سخت گیری ؛ موذی پن ؛
سختی ؛ شدت -

**oppressor**, *n.* : ظالم ؛ جابر ؛ ستم گر ؛ مردم آزار ؛ موذی -

**Opprobrious**, *a.* : ملامت آمیز ؛ دشنام آمیز سخت سست -

**opprobriously**, *adv.* : ملامت آمیز الفاظ میں؛ بد زبانی سے -

**Opprobrium**, *n.* : ( ۱ ) ذلت ؛ رسوائی ؛ بد نامی ؛ فضیحت -
( ۲ ) نفرین ؛ نعرۂ نفرین -

**Oppugn**, *v. t.* : ( ۱ ) ( کسی بات پر ) اعتراض کرنا ؛ اِیراد کرنا؛
شبہ ظاہر کرنا - ( ۲ ) ( شاذ ) اختلاف رکھنا ؛ مخالفت کرنا -

**oppugnant**, *a. & n.* : ( شاذ ) اختلاف کرنے والا ؛ مخالف -

**oppugner**, *n.* : مُعترض -

**oppugnance, oppugnancy, oppugnation**, *nn.* : (شاذ)
مزاحمت ؛ مخالفت -

**Opsimath**, *n.* : وہ شخص جو کبر سنی میں تحصیل علم
کرے ؛ بڈھا توتا -

**opsimathy**, *n.* : کبر سنی کی تحصیل علم -

**Opsonic**, *a.* : جراثیم میں یہ خاصیت پیدا کردینے والا کہ
خون کےجاذبِ جراثیم جسیمے انہیں آسانی سے جذب کرلیں -

*o. index* : وہ عدد جس سے مریض کے Serum کی جذب
جراثیم کی قوت ظاہر ہوتی ہے -

**Opsonin** : اپسونین ( وہ مادہ جو مریض کے خون میں اس کے
مرض کے جراثیم کا سیرم داخل کرنے سے پیدا ہوتا ہے ) -

**Opt**, *v. i.* : ( شاذ ) اختیار کرنا ؛ انتخاب کرنا -

**Optative**, *a. & n.* : ( ۱ ) ( صرف و نحو ) تمنائی - ( ۲ )
( فعل کا ) صیغۂ تمنائی -

*o. mood* : ( فعل کا ) صیغۂ تمنائی -

**optatively**, *adv.* : ( نحو ) تمنائی حالت میں -

**Optic**, *a. & n.* : ( ۱ ) آنکھ کا ؛ متعلق چشم ؛ عینی ؛ بصری ؛
متعلق بصر - ( ۲ ) ( مزاحاً بول چال ) آنکھ ؛ آلۂ بصر -
( ۳ ) ( جمع ) علم مناظر و مرایا ؛ بصریات ؛ علم نور -

*o. angle* : زاویۂ بصر -

*o. nerve* : عصبۂ چشم ؛ عصبۂ مجوفہ -

*o. neuritis* : آنکھ کی عصبی سوزش -

**Optical**, *a.* : ( ۱ ) عینی ؛ چشمی ؛ متعلق چشم ؛ بصری ؛ متعلق
بصر - ( ۲ ) علم مناظر و مرایا کا ؛ بصریات کا ؛ علم نور کا -

*o. illusion* : فریب نظر ؛ آنکھ کا دھوکا -

**optically**, *adv.* : دیکھنے میں ؛ بصریات کی رو سے -

**Optician**, *n.* : عینک ساز ؛ عینک فروش ؛ آلات بصر کا بنانے والا
یا بیچنے والا -

**Optime** : دیکھو Wrangler -

**Optimism**, *n.* : ( ۱ ) جرمن فلسفی ( لائبنز ) کا نظریۂ استحسان
کہ اچھی سی اچھی دنیا جو پیدا کی جاسکتی تھی وہ ہماری
دنیا ہے - ( ۲ ) رجائیت ( یہ عقیدہ کہ دنیا میں نیکی بدی پر
غالب آے گی )- (۳) رجائیت؛ امید پروری؛ امید پرستی؛ خوش امیدی
( طبیعت کا یہ رجحان کہ ہر معاملے کا انجام اچھا ہوگا ) -

**optimist**, *n. & a.* : اِستحسان پسند ؛ رجائی ؛ رجائیت پسند ؛
امید پرست ؛ خوش امید -

**optimistic**, *a.* : اِستحسان پسندانہ؛ رجائیت پسندانہ؛ امیدانہ -

**optimistically**, *adv.* : اِستحسان پسندی سے ؛ رجائیت پسندی
سے ؛ خوش امیدی سے -

**optimize**, *v. i.* : اچھے انجام کی امید ظاہر کرنا ؛ اِستحسان
پسندی یا رجائیت کے خیالات ظاہر کرنا -

**Option**, *n.* : ( ۱ ) اختیار ( کرنا ) ؛ انتخاب کرنا ؛ وہ چیز جو
اختیار کی جاے ؛ وہ چیز جو اختیار کی جاسکے ؛ موضوع اختیار -
( ۲ ) اختیار یا انتخاب کا حق - ( ۳ ) ( صرافہ ) تمسکات کو
مقررہ شرح پر مقررہ میعاد کے اندر لینے یا دینے کا حق -

**Optional**, *a.* : اختیاری ( ضد لازمی ) -

**Optophone**, *n.* : آلۂ صدا نما ( جو روشنی کو آواز میں بدل دیتا
ہے اس کی مدد سے اندھے کان کے ذریعے سے پڑھ سکتے ہیں ) -

**Opulent**, *a.* : ( ۱ ) دولت مند ؛ مال دار ؛ زر دار ؛ متمول -
( ۲ ) معمور ؛ فراواں ؛ بھرا پرا -

**opulence**, *n.* : دولت مندی ؛ تمول ؛ معموری ؛ فراوانی -

**opulently**, *adv.* : دولت مندی سے ؛ فراوانی سے -

**Opus**, *n.* (no pl.). : ( ماہر موسیقی کی ) علحدہ نغمہ نگاری -

*magnum o., o. magnum*, or *o.* : شاہ کار (ادبی وغیرہ ) -

**Opuscule**, *opusculum* (pl.-la), *n.* : مختصر تحریر نغمہ
یا ادبی تحریر -

**Or**, *n.* : ( نقابت ) مار کوں میں سنہرا یا زرد رنگ ؛ سونے کا کام -

**Or**, *prep. & conj.* : ( قدیم ) قبل ( ازیں ) ؛ پیشتر ؛ پہلے -

**Or**, *conj.* : ( ۱ ) یا - ( ۲ ) یا تو - ( ۳ ) یعنی - ( ۴ ) ورنہ -

**-or** : ( لاحقہ ) انگلستان میں اکثر الفاظ کے آخر میں our -
کی صورت میں آتا ہے ، امریکا میں or - کرلیا گیا ہے مثلاً
ardour; liquor وغیرہ -

**-or** : ( ۱ ) ( لاحقہ ) اِسم فاعل کے آخر میں ( قابض ، متصرف
Possessor ) - ( ۲ ) ان الفاظ کے آخر میں جو آلہ اور اوزار
کے معنی رکھتے ہیں ( مثلاً Extensor ) - ( ۳ ) متفرق اسماء
کے آخر میں -

**Orach**, *n.* : پہاڑی پالک -

**Oracle**, *n.* : ( ۱ ) ( قدیم یونان کا ) دارالاستخارہ ( جہاں دیوتاؤں
سے مشورہ یا پیشین گوی طلب کی جاتی تھی ) - ( ۲ ) دیوتاؤں
کا جواب جو اکثر مبہم ہوتا تھا؛ جواب استخارہ - ( ۳ ) یہودیوں
کے مندروں میں مقدس ترین مقام ؛ دارالرحم - ( ۴ ) الہام
ربانی ( کا وسیلہ یا واسطہ ) ؛ ( وحی یا الہام کا ) مہبط - ( ۵ )
حکمی معیار یا علامت ؛ حکمی فال ؛ وحیء آسمانی ( مجازی معنی
میں ) - ( ۶ ) غیر خاطی رہنما ؛ معصوم رہنما ؛ خضر ثانی -
( ۷ ) عاقل مُشیر ؛ پر اسرار مُشیر - ( ۸ ) دانشمندانہ مشورہ ؛
پر اسرار مشورہ - ( ۹ ) لقمان ثانی ؛ ارسطوے ثانی ؛
بوجھ بجھکڑ ؛ لال بجھکڑ - ( ۱۰ ) دانشمندانہ فیصلہ - ( ۱۱ )
سروش غیبی ؛ ہاتف غیبی ؛ حکمی خبر دینے والا - ( ۱۲ )

حکمی خبر یا پیشین گوئی-

*work the o.* : ( i ) پجاریوں سے ساز باز کر کے حسب منشا جواب حاصل کرنا - (۲) پوشیدہ ذرائع سے اپنے موافق اثر ڈالنا -

**oracular**, *a.* : متعلق بہ دارالاستخارہ ؛ مبہم ؛ پر اسرار ؛ چیستان کا سا ؛ الہامی ؛ مدعی الہام -

**oracularly**, *adv.* : مبہم طور پر ؛ چیستان کی طرح -

**oracularity**, *n.* : ابہام وغیرہ -

**Oral**, *a.* : (۱) زبانی ؛ تقریری - (۲) (تشریح) منہ کا ؛ متعلق دھن ؛ بر زبان ؛ زبانی -

**orally**, *adv.* : زبانی طور پر ؛ تقریراً ؛ منہ کے ذریعے سے وغیرہ -

**Orange**, *n.* & *a.* : (۱) نارنگی ؛ سنترا - (۲) نارنجی ( رنگ ) -

*Blenheim o.* : ایک قسم کا سیب -

*China o.* : پہلے معمولی نارنگی کو کہتے تھے -

*o. -blossom* : نارنگی کے پھول جو دلہن شادی کے وقت پہنتی ہے -

*o. -fin.* : ایک قسم کی ٹراؤٹ ( Trout ) مچھلی -

*o. -tip* : ایک قسم کی تیتری -

*mock o.* : ایک قسم کی جھاڑی -

*squeeze the o.* : ( مجازاً ) ست نچوڑ لینا -

*squeezed o.* : وہ چیز جس میں اب کچھ فائدہ اٹھانے کی گنجائش نہ رہی ہو -

**orangery**, *n.* : نارنگی کا باغ ؛ نارنجستان -

**Orange**, *n.* : آرینج ایک شہر ہے جو دریائے رھون کے کنارے واقع ہے ( اسی کی نسبت سے ولیم سوم ولیم آف آرینج کہلاتا تھا ) -

*Orangemen* : آئرستان کی سیاسی انجمن جو پروٹسٹنٹ مذہب کو فروغ دینے کے لئے سنہ ۱۷۹۵ میں قائم ہوئی تھی -

**Orangism**, *n.* : آئرستان کی مذکورۂ سیاسی انجمن کا اصول ( حمایت مذہب پروٹسٹنٹ ) -

**Orangeade** : آرنجیڈ ؛ نارنگی یا سنترے کا افشردہ -

**Orang- outang**, **Orang- utan**, *n.* : انسان صورت بندر ( بورنیو اور سماٹرا میں ہوتا ہے ) -

**Orate**, *v. i.* : ( مزاحاً ) تقریر کرنا ؛ تقریر چھانٹنا ؛ داد خطابت دینا -

**Oration**, *n.* : (۱) تقریر ؛ خطبہ ؛ لکچر - (۲) ( صرف و نحو ) نقل قول ( دوسرے کے قول کو بیان کرنا ) -

*direct, indirect,* or *oblique, o.* : دیکھو Direct

**Orator**, *n.* : (۱) مقرر ؛ تقریر کرنے والا - (۲) خوش بیان مقرر ؛ فصیح و بلیغ مقرر ؛ خطیب -

*Public O.* : سرکاری خطیب ( آکسفورڈ اور کیمبرج کا وہ عہدہ دار جو وہاں کے سرکاری جشن کے موقعوں پر تقریر کرنے کے لئے ہوتا ہے )-

**oratress**, *n.* : تقریر کرنے والی ؛ خوش بیان خاتون -

**Oratorio**, *n.* : مذہبی رھس ؛ سادہ مذہبی ناٹک جس کے ساتھ موسیقی ہوتی ہے اور سینری یا نقل و حرکت نہیں ہوتی -

**Oratorize**, *v i.* : = Orate

**Oratory**, *n.* : (۱) شخصی عبادت خانہ - (۲) رومی کلیسا کی مذہبی انجمن جو سنہ ۱۵۶۴ میں روما میں قائم ہوئی تھی ؛ اس میں بے ضابطہ پادری شریک تھے اور مذہبی ارکان کی ساد گی پر زور دیا جاتا تھا - (۳) اس انجمن کی کوئی شاخ جو انگلستان میں ہے -

**oratorian**, *a.* & *n.* : اس مذہبی انجمن کا رکن ؛ اس انجمن سے متعلق ؛ اس انجمن کا -

**Oratory**, *n.* : (۱) فن تقریر ؛ فن خطابت - (۲) خطابے ؛ تقریریں - (۳) سخن آرائی ؛ رنگیں بیانی ؛ لفاظی ؛ لسانی ؛ خطابت -

**oratorical**, *a.* : خطیبانہ -

**oratorically**, *adv.* : رنگین بیانی کے انداز میں ؛ خطیبانہ انداز میں -

**Orb**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) گولا ؛ کرہ - (۲) جرم سماوی ؛ جرم فلکی - (۳) ( شاذ ) دائرہ ؛ حلقہ ؛ قرص - (۴) ( شعر ) آنکھ ؛ دیدہ - (۵) صلیب دار گولا ( جو شاہی ماہی مراتب میں ہوتا ہے ) - (۶) نظام ؛ منظم جماعت یا سلسلہ - (۷) حلقے میں گھیر لینا ؛ حلقہ بنا لینا -

**orbless**, *a.* : بے اجرام (آسمان) ؛ بے دیدے کی (آنکھ) وغیرہ -

**Orbicular**, *a.* : (۱) حلقہ نما ؛ کروی ؛ مدور ؛ دائرہ نما - (۲) مکمل بالذات -

**orbicularly**, *adv.* : کرے کی شکل میں ؛ دائرے کی شکل میں -

**orbicularity**, *n.* : کرویت ؛ دائرہ نما ہونا ؛ مدور ہونا -

**orbiculate**, *a.* : مدور ؛ دائرہ نما ؛ کروی -

**Orbit**, *n.* : (۱) خانۂ چشم ؛ آنکھ کا گڑھ - (۲) ( پرندے وغیرہ کا ) آنکھ کا حلقہ - (۳) ( اجرام فلکی کا ) مدار ؛ مسیر -

**orbital**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**orbito-** : ( سابقہ ) خانۂ چشم کا -

**Orc**, *n.* : (۱) بڑی سمندری مچھلیاں ( جن میں وھیل بھی شامل ہے ) - (۲) عجیب الخلقت جانور ( بری یا بحری ) ؛ عجائب المخلوق ؛ ہوا -

**Orcadian**, *a.* & *n.* : جزیرۂ آرکنی ( Orkney ) کا باشندہ -

**Orchard**, *n.* : باغ ( پھل دار درختوں کا ) ؛ میوہ باغ -

*orchardman* : پھلوں کا باغ لگانے والا ؛ پھل دار درخت لگانے والا -

**orchardist**, *n.* : پھلوں کا باغ لگانے والا ؛ میوہ باغ لگانے والا -

**Orchestic**, *a.* : ناچ کا ؛ متعلق رقص ؛ رقصی -

**orchestics**, *n.* : فن رقص ؛ ناچ کا فن -

**Orchestra**, *n.* : (۱) ( قدیم یونانی تھیٹر ) نیم مدور رقص گاہ ( اسٹیج کے سامنے ہوتی تھی ) - (۲) ( زمانۂ حال کا تھیٹر ) سرود گاہ - (۳) ( تھیٹر ؛ سرود خانہ ) سازندوں کا طائفہ ؛ ساز ؛ نغمۂ ساز ؛ ارکسٹرا -

**orchestral**, *a.* : ارکسٹرا کا ؛ سازندوں کے طائفے کا -

**Orchestrate**, *v. t.* & *i.* : ارکسٹرا کے لئے نغمۂ ساز ترتیب دینا -

**orchestration**, *n.* : ترتیب نغمہ ؛ تدوین نغمہ -

**Orchestrina**, *n.* : دستی ارکسٹرا ( ایک قسم کا ارگن باجا ) -

**Orchid**, **orchis**, *n.* : ثعلبیہ ؛ ثعلب مصری (ایک میٹھی بوٹی یا اسی قسم کی کوئی اور بوٹی -

**orchidaceous**, *a.* : ثعلبی -

**orchidist**, *n.* : ثعلب مصری کی یا اس کے پودوں کی کاشت کرنے والا -

**Orchido-** : ( سابقہ ) ثعلبی بوٹیوں سے متعلق -

**Orchil**, *n.* : سرخ یا بنفشئی رنگ جو کائی سے بنتا ہے -

**Orcin**, *n.* : (کیمیا ) آرسن ؛ ایک طرح کی قلم جو کائی سے بنتی ہے اور دوسری چیزوں کے عمل کو مختلف رنگ بناتی ہے -

**Ordain**, *v. t.* : (۱) ( کلیسا ) مقرر کرنا ( پادری کے عہدے پر ) ؛ بنانا ( پادری ) - (۲) مقدر کرنا ؛ قسمت میں لکھنا - (۳) حکم نافذ کرنا ؛ فرمان جاری کرنا -

**Ordainment**, *n.* : ( شاذ ) (اجرائے) فرمان ؛ نفاذ حکم -

**Ordeal**, *n.* : (۱) جسمانی اذیت کے ذریعے سے جھوٹ سچ کا امتحان

( مثلاً ملزم کا ھاتھ کھولتے ھوئے پانی میں ڈالنا ) - (۲) صبر آزما مصیبت ؛ سخت آزمائش کا موقع ؛ ابتلا -

**Order**, *n.*: (الف)(۱)قطار (اب شاذ ھے) - (۲) طبقہ؛ جماعت-(۳)درجہ؛ مرتبہ ؛ حیثیت - (۴) قسم ؛ صنف - (۵) فرشتوں کے نوطبقوں میں سے کوئی طبقہ - (۶) پادریوں کے مدارج میں سے کوئی درجہ- (۷) ( جمع ) پادری کا منصب - (۸) راھبوں وغیرہ کا سلسلہ ؛ حلقہ - (۹) اعزازی سلسلہ ( جس میں بادشاہ حسن خدمت کے صلے میں داخل کرتا ھے ) - (۱۰) تمغا - (۱۱) ( فن تعمیر ) طرز- (۱۲) ( ریاضی ) درجہ ( مساوات وغیرہ کا ) - (۱۳) ( تاریخ موالید) صنف - (ب) (۱) ترتیب؛ توالی؛ سلسلۂ نظام - (۲) صحیح ترتیب ؛ حسن ترتیب ؛ سلیقہ - (۳) ( قدیم ) مناسب کارروائی - (۴) نظم عالم ؛ نظام کائنات - (۵) مقررہ نماز یا عبادت (۶) آداب ؛ ضابطہ- (۷) امن و امان- (ا) (جمع) حکم ؛ ھدایت- (۲) ( بینک ) ھنڈی ؛ حکم ادائی - (۳) آرڈر ؛ فرمائش ( جو تاجر کو بھیجی جائے ) - (۴) پاس ؛ حکم؛ داخلہ -

*a large o.*: ( روز مرہ ) مشکل کام -

*by o.*: حسب الحکم افسران مجاز

*holy oo.*: ( کلیسائے انگلستان ) مقدس مدارج ( اُسقف پادری وغیرہ کے ) -

*in o., in good o.*: ٹھیک ؛ چالو -

*in oo.*: پادری کے منصب پر فائز

*in o. to*: بغرض -

*in o. that*: تاکہ

*keep o.*: امن قائم رکھنا -

*made to o.*: فرمائشی ؛ فرمائش پر بنایا ھوا -

*minor oo.*: ( رومی کلیسا ) ادنیٰ مدارج ( دعاخواں، دربان وغیرہ کے ادنیٰ عہدے ) -

*o.-book*: فرمائشات کا رجسٹر -

*o.-book*: دارالعوام کی تجاویز کا رجسٹر -

*o. cheque*: آرڈر چک ( جو اس شخص کے دستخط کے بغیر وصول نہیں ھوسکتا جس کے نام لکھا گیا ھے ) -

*O. in Council*: پریوی کونسل کا فرمان خاص -

*o. of the day*: (۱) کسی روز کی مجوزہ کار روائی کا پروگرام - (۲) گھر گھر رائج ؛ عام طور پر مروج -

*o. paper*: کار روائی کا چھپا ھوا پروگرام

*out of o.*: بے سلسلہ ؛ بے ترتیب -

*out of o., in bad o.*: بگڑا ھوا -

*rise to o., or a point of o.*: کھڑے ھوکر سوال کرنا کہ فلاں چیز ضابطے کے اندر ھے یا نہیں ؛ ضابطہ کا سوال پیش کرنا -

*take oo.*: پادری بنا یا جانا -

*take o. with*: کسی چیز کو ترتیب دینا ؛ انتظام کرنا -

*take them in o.*: سلسلے سے ایک ایک کرکے لو -

*the o.*: ( فوج ) کمپنی کا بندوق زمین پر سیدھی طرف ٹکا کر کھڑا ھونا -

**Order**, *v. t.*: (۱) ترتیب سے آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ ترتیب سے رکھنا ؛ قرینے سے لگانا - (۲) قسمت میں لکھنا ؛ مقدر کرنا - (۳) حکم دینا ؛ ھدایت کرنا - (۴) ( کسی مقام پر ) مامور کرنا ؛ جانے کا حکم دینا - (۵) ( تاجروں کو مال کی ) فرمائش بھیجنا

ادھر ادھر دوڑانا ؛ حکومت جتانا ؛ حکم چلانا -

*o. about*:

*o. arms*: ( فوجی ) بندوق سیدھی طرف ٹکاکر کھڑا ھونا -

*o dinner*: یہ تجویز کرنا کہ کھانے میں کیا کیا چیزیں ھوں

**Orderly**, *a. & n.*: (۱) درست ؛ آراستہ ؛ مرتب ؛ باترتیب ؛ باقرینہ ؛ ستھرا - (۲) با ضابطہ ؛ باسلیقہ ؛ نستعلیق ( شخص یا مزاج ) - (۳) قاعدے کا پابند ؛ انضباط پسند ؛ نظم پسند ؛ شائستہ - (۴) ( فوج ) احکام پہنچانے والا یا احکام کی تعمیل کرانے والا ؛ اردلی - (۵) اردلی؛ اردلی کا (سپاھی) - (۶) ھسپتال کا شاگرد پیشہ ( خصوصاً فوجی ھسپتال کا ) -

*o. bin*: کوڑے کا پیپا ؛ کوڑے کا ٹوکرا ؛ جو سڑکوں پر رکھا رھتا ھے -

*o. book*: ( رجمنٹ ) احکام کا رجسٹر ؛ آڈربک -

*o. officer*: اردلی افسر ( جس کی اس روز ڈیوٹی ھو ) -

*o. room*: اردلی افسر کا کمرا -

**orderliness**, *n.*: حسن ترتیب ؛ باضابطگی ؛ سلیقہ پسندی ؛ انضباط پسندی ؛ شائستگی -

**Ordinal**, *a. & n.*: (۱) توصیفی ، ترتیبی ( عدد ) - (۲) نباتات یا حیوانات کی کسی صنف کا - (۳) دعاؤں کی کتاب جو پادری کے تقرر کے وقت استعمال ھوتی ھے -

**Ordinance**, *n.*: (۱) ضابطہ ؛ آرڈیننس - (۲) مذھبی رسم - (۳) ( شاذ ) کتاب یا عمارت کے اجزا کی ترتیب -

**Ordinary**, *a. & n.*: (۱) مقررہ ؛ معمولی (جس کا معمول ھو ) ؛ مروجہ ؛ عام - (۲) معمولی ( جس میں کوئی خصوصیت نہ ھو ) ؛ پیش پا افتادہ - (۳) باضابطہ ؛ بالذات ( عہدہ دار ، عہدہ ) - (۴) ( طعام خانے کا ) معمولی کھانا جو مقررہ قیمت پر اور مقررہ وقت پر ملتا ھے - (۵) نماز یا عبادت کے ارکان کی کتاب - (۶) ( نقابت ) کوئی سادہ ، معمولی اور قدیم نشان یا مارکہ ( مثلاً صلیب ، پٹی وغیرہ ) - (۷) بے گیر ( gear ) کی بائیسکل -

*in an o. way I should refuse*: اگر معمولی صورت حال ھوتی تو میں انکار کر دیتا -

*in o.*: مستقل ( مثلاً physicia in o. )

*O. or Lord O.*: اسکا چستان کی بیرونی عدالت عالیہ کا حاکم -

*o. seaman (o.s.)*: معمولی درجے کا ملاح -

*the O.*: (۱) صوبے کا اسقف اعظم - (۲) اپنے حلقے کا اسقف -

**ordinarily**, *adv.*: معمولاً ؛ عموماً ؛ معمولی صورت میں -

**ordinariness**, *n.*: معمولی ھونا -

**Ordinate**, *n.*: ( ریاضی ) معین -

**Ordination**, *n.*: (۱) ترتیب ؛ درجہ بندی ؛ تقسیم - (۲) پادری کے عہدے پر ماموری ؛ پادری بنانا یا بنایا جانا - (۳) اجرا یا نفاذ ( فرمان ، ضابطے وغیرہ کا ) -

**Ordinee**, *n.*: ڈیکن (deacon) جس کا نیا تقرر ھوا ھو

**Ordnance**, *n.*: (۱) توپ خانہ ؛ توپیں- (۲) محکمۂ ذخائر حربی -

*o. datum*: سطح سمندر جو معیار کے طور پر پیمائش میں ناپی جاتی ھے -

*o. survey*: برطانیہ اور آئرستان کی سرکاری پیمائش -

**Ordure**, *n.*: (۱) گوبر؛ لید- (۲) نحش؛ پھکڑ؛ گالیاں؛ گندی باتیں -

**Ore**, *n.*: (۱) کچی دھات؛ فلز- (۲) (شعر)کوئی دھات خصوصاً سونا -

**Oread**, *n.*: ( لاطینی او یونانی دیومالا ) کوھستانی پری -

**Orectic**, *a.*: خواھش یا اشتہا کے متعلق ؛ اشتہائی -

**Oreide**, *n.*: (۱) سما پیتل ؛ ایک قسم کا پیتل جو سونے سے

مشابہ ہوتا ہے مصنوعی زیور بنانے میں کام آتا ہے -

**Orfe**, *n.*: ایک قسم کی سنہری مچھلی۔

**Organ**, *n.*: (۱) ارگن باجا - (۲) دستی ارگن باجا - (۳) عضو - (۴) آواز؛ آواز کا پاٹ - (۵) اخبار وغیرہ جو کسی جماعت کی نمائندگی کرے؛ آرگن؛ ترجمان -

*o.-blower*: ارگن میں پھونک بھرنے والا (شخص یا آلہ)-

*o.-builder*: ارگن ساز -

*o.-grinder*: دستی ارگن بجانے والا -

*o.-loft*: ارگن کی گیلری (گرجے یا سرود خانے میں) -

*o.-piano*: ایک طرح کا پیانو جس میں سے مسلسل سر نکلتے ہیں -

*o.-screen*: اوٹ جو کلیسا میں ارگن باجے کے سامنے ہوتی کردی جاتی ہے -

*o.-stop*: ارگن کا پردہ -

**organist**, *n.*: ارغنوں نواز -

**organless**, *a.*: (۱) بے عضو کا - (۲) بے ارگن؛ جس کا کوئی ترجمان نہ ہو -

**Organdie**, *n.*: ایک قسم کی باریک ململ -

**Organic**, *a.*: (۱) (عضویات) عضوی؛ (جسم کے کسی) عضو کا - (۲) (علم الامراض) عضو کی ساخت سے متعلق؛ ترکیبی - (۳) نامی (جسم) - (۴) (کیمیا) نامیاتی - (۵) خلقی؛ فطری؛ ساخت کا؛ سرشت کا؛ بنیادی - (۶) منظم؛ با نظام -

*o. chemistry*: نامیاتی کیمیا -

**organically**, *adv.*: عضو کی ساخت کے اعتبار سے؛ خلقی طور پر؛ بنیادی طور پر -

**Organism**, *n.*: (۱) جسم نامی - (۲) ساخت؛ بناوٹ؛ ترکیب - (۳) جسم حیوانی؛ جانور - (۴) جسم نباتی؛ پودا - (۵) ہئیت اجتماعی؛ نظام؛ کوئی منظم چیز -

**Organization**, *n.*: (۱) تنظیم؛ ترتیب؛ قائم کرنا یا ہونا؛ جسم نامی بننا یا بنانا - (۲) منظم جماعت؛ انجمن؛ جمعیت؛ نظام -

**Organize**, *v.t. & i.*: (۱) اعضا بخشنا؛ جسم نامی بنانا؛ جسم نامی کی خاصیت پیدا کرنا؛ جزو بدن بنانا - (۲) جسم نامی بننا؛ جزو بدن بننا - (۳) تنظیم کرنا؛ منظم کرنا - (۴) ترتیب دینا؛ مرتب کرنا؛ قائم کرنا - (۵) (جلسے وغیرہ کا) انتظام کرنا؛ منعقد کرنا یا کرانا -

**organizable**, *a.*: ترتیب پذیر؛ تنظیم پذیر؛ جزو بدن بننے کے قابل -

**organizer**, *n.*: ناظم؛ منتظم؛ کرانے والا؛ بانی -

**Organon, organum**, *n.*: (۱) نظام منطق؛ علمی غور و فکر کی منہاج - (۲) منطق کا رسالہ؛ منطق کی کتاب -

**Organzine**, *n.*: اُلٹا بٹا ہوا ریشمی ڈورا -

**Orgasm**, *n.*: (۱) جوش؛ ہیجان؛ دورہ - (۲) جماع کی مستی؛ ہیجان شہوت؛ ہیجان شہوت کی انتہا -

**orgastic**, *a.*: ہیجانی؛ دورے کا؛ ہیجان شہوت کا -

**Orgeat**, *n.*: شربت جو؛ ایک قسم کا مفرح شربت جو جَو؛ بادام اور نارنگی کے پھولوں کے عرق سے تیار کیا جاتا ہے -

**Orgy**, *n.*: (۱) (قدیم یونان و روما) (عموماً جمع میں آتا ہے) دیوتاؤں کی پرستش کی مخفی رسوم خصوصاً باخوس کی پرستش کی جن میں شراب پی کر ناچتے گاتے تھے - (۲) بد مستی؛ شراب و کباب؛ (جمع) رنگ رلیاں؛ بد مستیاں؛ خر مستیاں -

**Oriel**, *n.*: جھروکہ -

**Orient**, *n. & a.*: (۱) (شعر) مشرق؛ شرق؛ خاور - (۲) مشرقی ممالک؛ مشرق (وہ ملک جو بحر روم اور جنوبی یورپ کے مشرق میں واقع ہیں) - (۳) (شعر) مشرقی؛ شرقی؛ پوربی - (۴) (سورج، دن وغیرہ) طالع؛ طلوع ہونے والا - (۵) (جواہرات خصوصاً موتی) آبدار؛ تابندہ؛ بے بہا -

**Orient, orientate**, *vv. t. & i.*: (۱) (عمارت وغیرہ) مشرق رخ بنانا - (۲) (مردے کو) اس طرح دفنانا کہ پاؤں مشرق کی جانب ہوں - (۳) سمت معلوم کرنا؛ محل وقوع معلوم کرنا؛ موضع جغرافی معلوم کرنا - (۴) (مجازاً) صحیح اور واضح سمت معین کرنا؛ صحیح اور واضح عقلاً معلوم کرنا - (۵) مشرق کی طرف یا کسی مقررہ سمت رخ کرنا -

*o. oneself*: اپنی حالت کا اندازہ کرنا -

**orientation**, *n.*: تعین سمت؛ تعین محل و قوع؛ صحیح اور واضح سمت یا علاقے کا تعین -

**Oriental**, *a. & n.*: (۱) (قدیم) شرقی؛ پوربی - (۲) ممالک مشرق خصوصاً ایشیا کا یا اس کے متعلق؛ شرقی - (۳) مشرقی؛ ایشیائی -

*o. stitch*: ایک قسم کا لہردار بخیہ یا ٹانکا؛ جسے مچھلی کانٹا بخیہ بھی کہتے ہیں -

**orientalism**, *n.*: مشرقیت -

**orientalist**, *n.*: ماہر شرقیات؛ مستشرق -

**orientalize**, *v. i.*: مشرقی رنگ میں رنگنا؛ مشرقی بنانا -

**orientally**, *adv.*: مشرقی طرز پر -

**Orifice**, *n.*: سوراخ؛ منہ؛ دہن؛ منبع؛ روزن؛ منفذ -

**Oriflamme**, *n.*: (۱) فرانس کا قدیم نشان؛ علم فرانس (سینٹ ڈے نس کا مقدس علم جو معبد سینٹ ڈے نس کے راہب، شاہ فرانس کو جنگ پر جاتے وقت دیا کرتے تھے) - (۲) (مجازاً) علم؛ جھنڈا (نیز مجازاً) - (۳) بقعۂ نور؛ کوئی روشن اور نمایاں چیز؛ طلسم رنگ -

**Origan, origanum**, *n.*: ایک طرح کا خوشبودار جنگلی پودا؛ درنامروا؛ تلسی -

**Origin**, *n.*: (۱) مادہ؛ ماخذ؛ اشتقاق - (۲) بنیاد؛ اصل؛ جڑ - (۳) نسب؛ نژاد؛ اصل - (۴) مبداء؛ منبع؛ مصدر؛ مخرج -

**Original**, *a. & n.*: (۱) ازلی؛ قدیم؛ ابتدائی؛ جبلی؛ خلقی - (۲) اصل؛ اصلی؛ طبع زاد - (۳) انوکھا؛ بدیع؛ نیا - (۴) جدت پسند؛ خلاق؛ قوت تخلیق رکھنے والا - (۵) (شاذ) مادہ؛ ماخذ؛ نسل؛ اصل - (۶) اصل؛ اصلی نمونہ - (۷) مراقی؛ سنکی -

*o. sin*: گناہ آدم؛ فطری معصیت -

**originally**, *adv.*: اصل میں؛ ابتدا میں -

**originality**, *n.*: اپج؛ جدت پسندی؛ قوت تخلیق -

**Originate**, *v. t. & i.*: ابتدا کرنا؛ آغاز کرنا؛ شروع کرنا؛ اختراع کرنا؛ پیدا کرنا؛ ایجاد کرنا؛ بانی ہونا؛ بنا ڈالنا - (۲) وجود میں آنا؛ پیدا ہونا؛ شروع ہونا؛ آغاز ہونا -

**origination**, *n.*: اختراع؛ ایجاد؛ تخلیق؛ پیدائش؛ ابتدا؛ شروع؛ آغاز -

**originative**, *a.*: تخلیقی؛ مخترعانہ؛ موجدانہ؛ ابتدائی -

**originator,** *n.*: موجد ؛ مخترع ؛ بانی؛ پیدا کرنے والا -

**Orinasal,** *a.* & *n.* (۱) جس کا تلفظ منہ اور ناک دونوں سے ہو ؛ منہ اور ناک دونوں کا -(۲) وہ حرف علت جس کا تلفظ منہ اور ناک سے ہو -

**Oriole,** *n.* (also *golden o.*) : (۱) اور یول ؛ ایک پرند جس کے پر سیاہ اور زرد ہوتے ھیں (برطانیہ اور انگلستان میں گرمیوں میں آتا ھے- (۲) اسی قسم کے بعض اور پرندوں کا نام ھے -

**Orion,** *n.*: جبار ؛ جوزا (سات ستاروں کی ایک صورت ) -

*O.'s belt* ; منطقۃ الجوزا تین ستارے جو صورت جوزا کے بیچ میں ھیں -

*O.'s hound* : کلب جبار -

**Orionid,** *n.*: جباریہ ؛ شہاب جبار -

**Orison,** *n.*: (قدیم) دعا (عموماً جمع میں آتا ھے) -

**Orleans,** *n.*: (۱) ایک قسم کا آلوچہ- (۲) ایک قسم کا کپڑا جس کا تانا سوتی اور بانا اونی ھوتا ھے ؛ آرلیاں -

**Orlop,** *n.*: تین یا زیادہ عرشوں کے جہاز کا سب سے نیچے کا عرشہ

**Ormer,** *n.*: ایک قسم کا صدفہ جو کھانے میں آتا ھے (اس میں صرف ایک کول منفذ ھوتا ھے ) -

**Ormolu,** *n.* & *a.*: (۱) طلائی ملمع کی کانسی جس سے فرنیچر پر نقش و نگار بناتے ھیں - (۲) پیتل اور زنک کا مرکب جس کا رنگ سنہرا ھوتا ھے - (۳) وہ چیزیں جن پر مذکورہ بالا کے نقش و نگار ھوں - (۴) (بحری روز مرہ) شاندار ؛ ٹھاٹ دار -

**Ornament,** *n.*: (۱) (جمع ' کلیسا) گرجے کا ساز و سامان -(۲)زیور ؛ اسباب آرائش ؛ باعث زینت ؛ باعث رونق - ( ۳ ) زیب ؛ زینت ؛ آرائش ؛ نقش و نگار ؛ آرائشی کام -

**ornamental,** *a.*: آرائش کا -

**ornamentalist,** *n.*: آرائش گر ؛ زیور فروش -

**ornamentalism,** *n.*: آرائش پسندی -

**ornamentally,** *adv.*: آرائش کے طور پر -

**Ornament,** *v. t.*: آرائشی کام کرنا ؛ مزین کرنا ؛ مرصع کرنا ؛ آراستہ کرنا ؛ چار چاند لگانا ؛ رونق بڑھانا ؛ باعث زینت ھونا

**ornamentation,** *n.*: تزئین ؛ آرائش ؛ آرائشی کام -

**Ornate,** *a.*: (۱) مزین ؛ آراستہ ؛ پیراستہ ؛ پر تکلف ؛ جس کی آرائش میں بہت اہتمام کیا گیا ھو - (۲) مرصع ( عبارت ) -

**ornately,** *adv.*: بڑے تکلف سے ؛ بڑی آرائش کے ساتھ -

**ornateness,** *n.*: مرصع ھونا ؛ پر تکلف ھونا ؛ آراستگی -

**Ornith (o) -** : ( سابقہ ) یونانی لفظ سے مشتق ھے جس کے معنی پرند کے ھیں -

*ornithoid* : طائر نما (بعض حشرات کو کہتے ھیں) -

*ornithology* : پرندوں کی انواع، عادات ' ساخت وغیرہ کا علم -

*ornithorhyncus*: بط بلا؛ آسٹریا کا ایک دودھ پلانے والا جانور ؛ جس کی چونچ بط کی سی پنجے جھلی دار اور جسم پر گہری بادامی رنگ کی سمور ھوتی ھے یہ جانور انڈے بھی دیتا ھے -

*ornithoscopy* : پرواز طیور سے پیشین گوئی کرنا -

**Orography, oreo -,** *n.*: کوہ غرافیہ (جغرافیے کا وہ حصہ جس میں پہاڑوں کا بیان ھوتا ھے) -

**orographic (al),** *aa.*: کوہ غرافی -

**or(e) ology,** *n.*: علم جبال ؛ جبالیات -

**or(e) ological,** *a.*: جبالیاتی ؛ علم جبال کا -

**or(e)ologist,** *n.*: جبالیات دان ؛ ماہر علم جبال -

**Orohippus,** *n.*: متحجر چوپایہ جو گھوڑے کا مورث سمجھا جاتا ھے -

**Oroide,** *n.*: تانبے اور زنک کا سنہرا مرکب -

**Orotund,** *a.*: (بیان یا عبارت) شاندار ؛ پرزور -

**Orphan,** *n.* & *a.* & *v. t.*: (۱) یتیم؛ بے ماں باپ کا؛ بے ماں کا؛ بےباپ کا- (۲) یتیم کرنا؛ (موت کا بچے کے) ماں یا باپ کو چھین لینا-

**orphanhood,** *n.*: یتیمی -

**orphanize,** *v. t*: یتیم کرنا -

**Orphanage,** *n.*: (۱) یتیمی - (۲) یتیم خانہ ؛ دارالیتامیٰ -

**Orphean, Orphic,** *aa.*: (۱) آرفی؛ آرفیس Orpheus کے متعلق ؛ اس سے منسوب پوشیدہ رسوم کے متعلق ؛ پر اسرار ؛ مبہم - (۲) سریلی ؛ شیریں ؛ دلکش ؛ دلربا -

**Orphrey, orfray,** *n.*: کلیسائی لباس جس کے ساتھ بھاری کام کی جھالر ھوتی ھے -

**Orpiment,** *n.*: ھرتال ؛ زرنیخ زرد -

**Orpin(e),** *n.*: ایک رس دار بوٹی جس کی پتیاں گداز ھوتی ھیں اور پھول ارغوانی رنگ کے ھوتے ھیں -

**Orpington,** *n.*: مرغیوں وغیرہ کی ایک خاص نسل -

**Orrery,** *n.*: نظام انجم کا چھوٹا سا نمونہ جو کل کے ذریعے سے چلتا ھے -

**Orris,** *n.*: سنہری یا روپہلی جالی کا کام یا کشیدہ یا کلابتو -

**Orris,** *n.*: ایرسا ؛ بیخ ایرسا -

*o. powder* : بیخ ایرسا کا سفوف -

*o. root* : بیخ ایرسا -

**Orson,** *n.*: اکھڑ اور بہادر آدمی -

**Ort,** *n.*: (قدیم اور مقامی بولی عموماً جمع) فضلہ ؛ تراشہ؛ تلچھٹ -

**Orth(o)-** : یونانی لفظ orthos سے مشتق ھے جس کے معنی ' سیدھے ' کے ھیں ' الفاظ میں مندرجہ ذیل معانی پیدا کردیتا ھے : سیدھا ؛ قائم الزاویہ؛ کھڑا ؛ مناسب ؛ درست -

*orthocephalic* : متناسب سر کا (جس کے سر کی چوڑائی لمبائی ۳ / ۳ سے ۵ / ۴ تک ھو -

*orthochromatic* : متناسب اللون ؛ جس کے رنگوں کی گہرائی میں تناسب ھو -

*orthoepy* : صحت تلفظ ؛ خوش خوانی ؛ قرأت -

*orthoepic* : قرأت یا خوش خوانی سے متعلق -

*orthoepist*: خوش خوان ؛ قاری -

*orthognathous* : کھڑے جبڑے والا -

*orthogonal* : قائم الزوایا -

*orthopterous*: سیدھے پنکھی' راسجناح (کیڑے' جھینگر' ٹڈا وغیرہ) -

*orthoptic* : راست بین ' سوراخدار چشمہ ( جس سے بندوق بازی میں مدد لیتے ھیں ) -

*orthotone* : خوش آواز لفظ وہ لفظ جس پر بذات خود شد accent ھو -

**Orthodox,** *a.*: (۱) راسخ العقیدہ ؛ تقلید پسند - (۲) راسخ ؛ مسلمہ ؛ مروجہ ؛ رسمی ( عقیدہ وغیرہ ) -

*the O. Church* : شرقی یا یونانی کلیسا جس کا سردار

بطریق قسطنطنیہ ھے -

**orthodoxly,** *adv.* : مسلہ یا رسمی عقیدے کے مطابق -

**Orthodoxy,** *n.* : راسخ الاعتقادی ؛ تقلید پسندی -

**Orthogenesis,** *n.* : ارتقائے صحیحہ ( یہ نظریہ کہ ارتقائی نوعی میں جو تبدیلیاں ہوتی ہیں وہ غیر مسلسل اور اتفاقی نہیں بلکہ ایک خاص اصول کے مطابق ہوتی ہیں)-

**Orthography,** *n.* : (۱) علم ہجا ؛ صحت ہجا - (۲) املا - (۳) (مساحت)چیزوں کے صحیح تسقیم میں نقشے کھینچنے کا فن -

**orthographic (al)** *aa.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**orthographically,** *adv.* : متعلق فعل‌مذکورۂ بالامعنوں میں-

**Orthopaedy,** *n.* : بچوں کے جسمانی نقائص کا علاج -

**orthopaedic,** *a.* : اس علاج سے متعلق -

**Ortolan,** *n.* : ایک چھوٹاسا پرند جس کا گوشت بہت مزےکاھو تاھے-

**ory** : (۱) (لاحقہ) بعض لفظوں میں صفت کے معنی پیدا کرتا ھے ( جیسے compulsory) - (۲) بعض اسما کے آخر میں آتا ھے اور مقام کے معنی دیتا ھے (جیسے factory) -

**Oryx,** *n.* : افریقہ کا بارہ سنگھا جس کے سینگ سیدھے ہوتے ہیں -

**Osborne,** *n.* : ایک معمولی قسم کے میٹھے بسکٹ کا نام -

**Oscan,** *a.* & *n.* : (۱)اطالیہ کی ایک قدیم زبان جو لاطینی سے ملتی جلتی تھی ' اوسکی زبان - (۲) اوسکی زبان کا -

**Oscillate,** *v. i.* & *t.* : (۱) جھولنا ( لنگن کی طرح ) ؛ آگے پیچھے ہلنا ؛ اہتزاز ہرنا - (۲) ( شاذ ) جھلانا ؛ آگے پیچھے ھلانا - (۳) جلد جلد مزاج یا رائے بدلنا ' گھڑی تولہ گھڑی ماشہ ہونا کبھی کچھ کبھی کچھ کرنا -

**oscillation,** *n.* : اہتزاز؛ جھولنا؛ حرکت ' جنبش (آگےپیچھے)- لنگن ( گھڑی وغیرہ کا ) ؛ رقاصہ -

**oscillator,** *n.* : 

**oscillatory,** *a.* : اہتزازی ؛ جھولنے کا ؛ جھولنے والا -

**Oscitation,** *n.* : (شاذ)(۱) جمائی - (۲) عدم توجہ ؛ بے توجہی؛ بے پروائی ؛ غفلت -

**Oscular,** *a.* : (۱) دھنی ؛ فمی ؛ منہ کا - (۲) بوسے کا - (۳) ( ریاضی ) جزواً منطبق ؛ انطباقی -

**Osculate,** *v. i.* & *t.* : (۱) ( شاذ یا مزاحاً ) بوسہ لینا ؛ چومنا - (۲) ( تاریخ موالید ) ( ایک نوع کا دوسری نوع کے ) مماثل ہونا ؛ بعض خصوصیات میں مشابہ ہونا ؛ بالواسطہ ملنا - (۳) ( ریاضی ) ( خط منحنی یا سطح کا ) جزواً منطبق ہونا -

**osculation,** *n.* : بوسہ لینا ؛ تقبیل؛ مماثلت؛ انطباق جزوی -

**osculant,** *n.* : بوسہ لینے والا ؛ بعض خصوصیات میں مشابہ ؛ بالواسطہ ؛ ملحق -

**osculatory,** *a.* : بوسے کا ؛ انطباقی -

**ose** : ( لاحقہ ) بہ معنی "پر از" "بھر پور" عموماً صفات کے آخرمیں آتا ھےجوعلمی مصطلحات کےطورپر استعمال ہوتی ہیں ان سے اسما بنتےہیں جو -osity اور -oseness پر ختم ہوتےھیں-

**ose** (لاحقہ) ( کیمیا ) بعض مرکبات کے ناموں میں آتاھے

**Osier,** *n.* : (۱) ایک قسم کا بید جس کی ٹوکریاں بنتی ہیں- (۲) اس کی ایک ٹہنی -

**osis** : ( لاحقہ ) یونانی اور لاطینی اصل کے الفاظ میں عمل یا حالت کے معنی پیدا کرتا ھے (۱) امراض یا حالت مرض کے ناموں میں آتا ھے ( مثلاً *amaurosis* ) (۲) معانی و بیان کی بعض اصطلاحات میں آتا ھے ( مثلاً *meiosis* ) - (۳) بعض اور الفاظ کے آخر میں بھی آتا ھے ( مثلاً *metamorphosis* ) -

**-osity** : ( لاحقہ ) دیکھو -ose,-ous

**Osmanli,** *a.* & *n.* : = Ottoman

**Osmium,** *n.* : پلاٹی‌نم کی قسم کی ایک دھات ؛ اوس می‌ام -

**Osmose, Osmosis,** *n.* : ( طبیعیات ) نفوذ ( سیالات کا مسام دار سطح سے گزر جانا ) -

**osmotic,** *a.* : نفوذی -

**osmotically,** *adv.* : نفوذ کے ذریعے سے -

**Osmund,** *n.* : ایک قسم کی پھول دار فرن ؛ آس من -

**Osprey,** *n.* : (۱) بڑا شکاری پرند جو مچھلیاں پکڑتا ھے ؛ بحری باز یا بحری عقاب - (۲) پوشاک فروش سفید بگلے کے پروں کو کہتے ہیں جو ٹوپی میں لگائے جاتے ہیں -

**Osseous,** *a.* : (۱) استخوانی؛ مبدل بہ استخوان- (۲) ھڈیوں کے ڈھانچے والا؛ استخوان پیکر- (۳)جہاں‌متحجر ھڈیاں کثرت سےھوں-

**Ossicle,** *n.* : چھوٹی ھڈی ؛ جانوروں کی ساخت میں استخوانی' صلیبی یا آھکی ٹکڑا -

**Ossifrage,** *n.* : = osprey

**Ossify,** *v. i.* & *t.* : (۱) ھڈی بن جانا یا بنا دینا ؛ مبدل بہ استخوان ہونا یا کرنا - (۲) جمود اختیار کرلینا یا جامد بنا دینا ؛ ٹھس ہو جانا یا ٹھس کر دینا ؛ بیحس یا غیر ترقی پذیر ہوکر رہ جانا ؛ بیحس یا غیر ترقی پذیر بنا دینا -

**ossific,** *a.* : ھڈی بننے یا بنانے کا -

**ossification,** *n.* : تبدل بہ استخوان ؛ ھڈی بننا یا بنانا -

**Ossuary,** *n.* : (۱) مردوں کی ھڈیاں رکھنے کی جگہ یا ظرف - (۲) وہ غار جہاں قدیم ھڈیاں ملتی ہیں -

**Ostensible,** *a.* : ظاھری ؛ دکھانے کا -

**ostensibly,** *adv.* : ظاھراً ؛ بظاھر -

**Ostensory,** *n.* : وہ ظرف جس میں عشائے ربانی کی پاک روٹی حاضرین کلیسا کو دکھائی جاتی ھے -

**Ostentation,** *n.* : طمطراق ؛ بھڑک ؛ ٹھاٹھ ؛ دکھاوا ؛ نمائش ؛ نمود ؛ خود نمائی -

**ostentatious,** *a.* : خود نما ؛ نمائش کا شائق - پرنمود ؛ بھڑک دار ؛ طمطراق کا ؛

**ostentatiously,** *adv.* : ٹھاٹھ سے ؛ طمطراق سے ؛ نمود کے طور پر -

**Oste (o)-** : (جزترکیبی) یونانی لفظ osteon سے مشتق ھے جس کے معنی ھڈی کے ہیں یہ دونوں طب اور تشریح کی مصطلحات میں آتے ھے -

*osteogenesis* : ساخت استخوان ؛ ھڈی کی ساخت -

*osteography* : حیوانیات کا وہ‌شعبہ جس میں ھڈیوں کاذکرھوتاھے-

*osteology* : علم استخوان ' عظمیات -

*osteomalacia* : ھڈیوں کا نرم پڑ جانا ؛ رخاوت عظام -

*osteopathy* : بے آلات کی جراحی ؛ ( دستی ) جراحی -

*osteopath* : ( بے آلات کے کام کرنے والا ) جراح -

**Ostler,** *n.* : سرائے کے اصطبل کا محافظ -

**Ostracize,** *v. t.* : (۱) ( قدیم یونان ) ( مجلس عامہ کے حکم سے پانچ یا دس سال کے لئے ) جلا وطن کرنا ؛ شہر بدر کرنا ؛

خارج البلد کرنا - ( ۲ ) ( جدید معنی ) برادری سے خارج کرنا ؛ حقہ پانی بند کرنا ؛ عام حقوق سے محروم کرنا ؛ میل جول ترک کردینا-

**ostracism**, *n.* : جلا وطنی ؛ شہر بدری ؛ اخراج ( برادری سے ) معاشرتی مقاطعہ ؛ محرومی از حقوق -

**Ostrei-, Ostreo-** : (oyster) ( سابقہ ) جس کے صدف خوردنی کے معنی ہیں -

*ostreiculture* : تربیت صدف خوردنی -

*ostreophagous* : صدف خوار -

**Ostrich**, *n.* : شتر مرغ ؛ سنگ خوار -

*o. belief* : خدع نفس ؛ خود فریبی -

*o. -farm* : شتر مرغ کا فارم -

*o. -plume* : شتر مرغ کے پر -

*o. -tip* : شتر مرغ کے پر کی نوک -

**-ot** : (لاحقہ) پہلے تصغیر کے لئے آتا تھا اب کوئی تخصیص نہیں اسما میں آتا ھے -

**O. T. C.** (Officers' Training Corps) افسرانہ تواعد آموز دستہ -

**-ot, -ote** : ( لاحقہ ) قدیم یونانی ناموں میں نسبت مقامی کے لئے آتا تھا جیسے *epirot* بعض اور لفظوں میں بھی آتا ھے جیسے *idiot*-

**Other**, *a.*, *n.*, or *pron.* & *adv.* : ( ۱ ) دوسرا ؛ دیگر ؛ اور - ( ۲ ) مزید ؛ اور بھی - ( ۳ ) جدا ؛ الگ ؛ مختلف - ( ۴ ) دوسرا شخص ؛ ( جمع ) دوسرے لوگ ؛ اور لوگ - ( ۵ ) جداگانہ طور پر ؛ دوسرے طریقے سے -

*otherguess* : ( قدیم ' روز مرہ ) بالکل مختلف ' متباین -

*other things being equal* : ( ۱ ) اگر یہی صورت رهے یا رہتی - ( ۲ ) اگر اور سب پہلو برابر هوں -

*otherwhence* : کہیں اور سے -

*otherwhere, otherwheres* : ( شعر ) کہیں اور -

*otherwhile, otherwhiles* : پھر کبھی ؛ کبھی اور -

*the o. world* : عالم آخرت ؛ عقبیٰ

**otherworldly**, *a.* : اخروی ؛ آخرت کا ؛ آخرت پرست ؛ آخرت پرستانہ -

**otherworldliness**, *n.* : آخرت پرستی ؛ اخرویت -

**Otherness**, *n.* : ( ۱ ) ( شاذ ) دوسرا ہونا ؛ دوسری چیز ہونا ؛ اختلاف ؛ فرق - ( ۲ ) غیر شے ؛ مدرک -

**Otherwise**, *adv.* : ( ۱ ) دوسرے طریقے سے ؛ مختلف طریقے سے ؛ بہ صورت دیگر - ( ۲ ) ورنہ ؛ نہیں تو - ( ۳ ) اور باتوں کے لحاظ سے - ( ۴ ) ( اس ) کے سوا اور کیا ؛ بجز اس کے کیا - اور خیال کا ؛ مختلف الخیال ؛ رائے

*o. -minded* : عامہ سے مختلف خیال رکھنے والا -

**-otic** : ( لاحقہ ) اسماے صفات کے آخر میں آتا ھے اور حسب ذیل معنی دیتا ھے - ( ۱ ) مبتلا ( کسی مرض میں ) ؛ مریض ( کسی خاص بیماری کا ) ( جیسے neurotic ) - ( ۲ ) ( کوئی حالت ) پیدا کرنے والی ( جیسے hypnotic ) - ( ۳ ) مشابہ ( جیسے narcotic ) -

**Otiose**, *a.* : ( ۱ ) ( شاذ ) بے کار ؛ خالی ؛ بے شغل ؛ کاهل - ( ۲ ) ( شاذ ) بے سود ؛ لا حاصل ؛ رائگاں - ( ۳ ) بے ضرورت ؛ بے مصرف -

**otiosely**, *adv.* : بے کار ؛ بے ضرورت ؛ بغیر کسی مصرف کے -

**otioseness**, *n.* : بے کار ہونا ؛ بے ضرورت ہونا ؛ بے مصرف ہونا -

*Otium cum dignitate*, *n.* : بے تکلف مگر وقار کے ساتھ -

**Ot(o)-** : ( لاحقہ ) بہ معنی کان ' گوش -

*otology* : علم امراض گوش -

*otoscope* : آلہ گوش بین -

*Ottava rima*, *n.* : هشت مصرعی بند ( ایک خاص وزن کا ) -

**Otter**, *n.* : ( ۱ ) اود بلاو - ( ۲ ) اس کی سمور - ( ۳ ) ماهی گیری کے ایک خاص قسم کے اوزار -

*o.-dog,-hound* : اود بلاو کے شکار کا کتا -

*o. spear* : اود بلاو کے شکار کا برچھا -

**Otto**, *n.* : عطر -

**Ottoman**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) عثمانی ؛ عثمانی ترکوں کا سلطنت عثمانی کا ؛ ترکی - ( ۲ ) عثمانی ؛ عثمان اول کی اولاد سے ؛ عثمانی ترک -

**Ottoman**, *n.* : گدی دار چوکی -

**Oubit**, *n.* : = woobut

**Oubliette**, *n.* : قید خانہ جس میں داخلہ صرف چور دروازے سے هو ؛ چور کوٹھری -

**Ouch**, *n.* : ( ۱ ) ( قدیم ) جڑاو بکس - ( ۲ ) نگینے کا گھر ؛ خانہ نگین -

**Ought**, *n.* : ( عامیانہ ) صفر ؛ بندی -

**Ought**, *v. aux.* : چاهئے ؛ لازم هے ؛ ضروری هے ؛ مناسب هے ؛ اغلب هے -

**Ought** : aught کی ایک شکل -

**Ounce**, *n.* (abbr. oz) : اونس ( وزن کا پیمانہ $\frac{1}{2}$ اور $\frac{3}{8}$ چھٹانک کے درمیان ) ( ۱ ) ( قیمتی چیزوں کی تول میں ) $\frac{1}{12}$ پونڈ - ( ۲ ) ( معمولی چیزوں کی تول میں ) $\frac{1}{16}$ پونڈ -

**Ounce**, *n.* : ( ۱ ) سیاہ گوش یا اسی قسم کا کوئی اور جانور - ( ۲ ) ( حیوانیات ) پہاڑی چیتا ؛ برفستانی چیتا -

**Our**, *a.* : همارا ؛ هماری ؛ همارے -

*O. Father* : مقدس باپ ؛ خداوند تعالی -

*O Lady* : مریم عذرا -

*O. Saviour* : حضرت مسیح -

**-our** : ( لاحقہ ) دیکھو -or

**Ours**, *pron.* & *pred.a.* : همارا ؛ هماری ؛ همارے -

**Ourself**, *pron.* (pl.-ves). : ( ۱ ) هم خود ؛ هم بذات خاص - ( ۲ ) اپنے آپ کو ؛ خود کو ( جب we بادشاہ کے لئے آئے تو واحد کا صیغہ استعمال هوتا هے اور جب اخبار کے ایڈیٹر یا مصنف کے لئے آے تو واحد اور جمع دونوں استعمال هوسکتے هیں ) -

**-ous** : ( لاحقہ ) ( ۱ ) لاطینی صفات کو انگریزی شکل میں ڈھالنے کے لئے آتا هے - ( ۲ ) ( کیمیا ) ان مرکبات کے ناموں میں آتا هے جن میں کوئی جزو بہت زیادہ مقدار میں هو جیسے Chlorous acid ( کلورس ایسڈ ) وہ تیزاب جس میں کلورین بہت زیادہ مقدار میں هو -

**Ousel** : دیکھو Ouzel -

**Oust**, *v. t.* : بے دخل کرنا ؛ نکال دینا ؛ چھین لینا ؛ خارج کر دینا ؛ کسی کو نکال کر اس کی جگہ لے لینا -

**ouster**, *n.* : ( قانون ) اخراج ؛ بے دخلی -

**Out**, *adv.*, *prep.*, *n.*, & *a.* : ( ۱ ) علحدہ ؛ دور ؛ خارج ؛ باهر - ( ۲ ) ظاهر ؛ افشا ؛ شائع ؛ روشن ؛ عیاں ؛ واضح ؛ معرض وجود میں - ( ۳ ) جی بھر کے ؛ دل کھول کے ؛ حد بھر ؛ پوری طرح - ( ۴ ) ( جمع )

معزول شدہ پارٹی - (۵) (کرکٹ) آوٹ -

*all o.* : (عامیانہ) جی توڑ کر -

*all o.* : ایک طرف کے سب کھلاڑی آوٹ ہو گئے -

*batsman is o.* : (کرکٹ) کھیلنے والا آوٹ ہوگیا (یعنی کھیل سے باہر) -

*book is o.* : کتاب شائع ہو گئی -

*candle is o.* : شمع بجھ گئی -

*chicken is o.* : انڈے سے بچہ نکل آیا -

*crinolines are o.* : کرینولین کا فیشن نہیں رہا -

*fire is o.* : آگ ٹھنڈی ہو گئی ؛ بجھ گئی -

*girl is o.* : لڑکی اب سوسائٹی میں آنے جانے لگی -

*he is o.* : وہ گھر پر نہیں ہے -

*his arm is o.* : اس کا بازو اُکھڑ گیا ہے -

*I am o. with him* : مجھ سے اس سے دوستی نہیں رہی -

*is o. of drawing* : غلط کھچا ہوا ہے -

*I was o. in my calculations* : میرے حساب میں یا اندازے میں غلطی ہوئی -

*labour is o.* : لیبر پارٹی وزارت سے الگ ہوگئی -

*miners are o.* : کان کنوں نے ہڑتال کر دی ہے -

*o. and about* : نقل و حرکت کے قابل (بیماری کے بعد) -

*o. and away* : بدرجہا ؛ بہت -

*o. and o.* : بالکل ؛ پورا ؛ سراسر ؛ سر تا سر ؛ پورا پورا ؛ انتہائی ؛ بے حد -

*out-and-outer* : انتہا پسند ؛ پکا (اپنے خیال وغیرہ میں) -

*o. for, o. to do* : تلاش میں مستعد ؛ آمادہ -

*o. of* : (۱) (کسی چیز یا جگہ کے) اندر سے ؛ میں سے ؛ سے - (۲) باہر (مثلاً *happened o. of India*) - (۳) (کسی مجموعے میں سے - (۴) (کسی حد سے) پرے ؛ باہر ؛ دور (مثلاً *o. of sight*) - (۵) (کسی شخص یا چیز) سے - (۶) بوجہ ؛ بہ سبب (مثلاً *o. of curiosity*) - (۷) (شہر وغیرہ سے) ایک مقررہ فاصلے پر (جیسے *is three mils o. of Delhi*) - (۸) متجاوز ؛ منحرف (کسی ضابطے وغیرہ سے ' جیسے *was o. of drawing*) -

*o. of door* : کھلی ہوا میں

*o. of doors* : کھلی ہوا میں

*o. of doubt* : بے شبہ ؛ یقیناً -

*o. of it* : (۱) زمرے سے باہر - (۲) اکیلا ؛ تنہا ؛ اچاٹ ؛ افسردہ - (۳) حیران ؛ ششدر - (۴) غلط فہمی میں مبتلا ؛ غلطی پر ؛ دھوکے میں -

*o. match* : وہ میچ جو اپنی فیلڈ سے باہر ہو -

*out of wedlock* : بے نکاح کا ؛ حرامی -

*o. size* : غیر معمولی سائز یا ناپ -

*o. with him* : نکالو اس کو -

*secret is o.* : راز افشا ہوگیا -

*times out of number* : خدا جانے کتنی بار -

**Out-** : (سابقہ) جو افعال یا اسما کے ساتھ مل کر متعلق فعل یا حرف جار یا صفت کے معنی دیتا ہے (۱) بعض افعال سے پہلے اسی معنی میں آتا ہے جس معنی میں ان کے بعد بطور علحدہ لفظ کے استعمال ہوتا ہے (جیسے *outblaze = blaze out*) (۲) بعض ان افعال میں جن کے بعد بطور علحدہ لفظ کے آیا کرتا ہے پہلے آکر اسم ، صفت وغیرہ بناتا ہے اور معنی کو محدود اور مخصوص کر دیتا ہے (جیسے *outcast, outlying*) - (۳) بعض ایسے افعال سے پہلے آکر حاصل مصدر بناتا ہے جس کے مختلف معنی ہوتے ہیں (جیسے *out come, outlay, outset*) - (۴) اسما سے پہلے بطور صفت کے حسب ذیل معنی میں آتا ہے (الف) خارجی ؛ بیرونی (جیسے *outline*) - (ب) ملحقہ متعلقہ مرکز سے الگ ؛ دور (جیسے *out building, outhouse, outskirts*) - (۵) بعض اسما کے پہلے آکر صفت یا متعلق فعل بناتا ہے اور "سے باہر" کے معنی پیدا کرتا ہے (جیسے *outdoor, outlaw*) - (۶) کثرت یا شدت کے معنی میں حسب ذیل صورتوں میں استعمال ہوتا ہے - (الف) افعال کے پہلے آکر 'بڑھ جانے' یا 'غالب آنے' کا مفہوم پیدا کرتا ہے (جیسے *outbalance, outmatch*) - (ب) فعل یا اسم سے پہلے آکر کسی شخص یا چیز کا کسی خاص بات میں بڑھکر یا زیادہ یا بہتر ہونے کا مفہوم پیدا کرتا ہے (جیسے *outbid, outdance, outgeneral*) - (ج) فعل سے پہلے آکر مقررہ حد سے بڑھ جانے کا مفہوم پیدا کرتا ہے (جیسے *outgrow, outstay*) - (د) اسم سے پہلے آکر فعل بناتا ہے اس خاص چیز میں جسے وہ اسم ظاہر کرتا ہے بڑھ جانے کا مفہوم پیدا ہوتا ہے (جیسے *outclass, outnumber*) - (ہ) کسی شخص کے نام کے پہلے آکر فعل بناتا ہے جس سے اس شخص کی مخصوص صفت میں بڑھ جانے کا مفہوم پیدا ہوتا ہے (جیسے *out-herod Herod*) -

**Outbalance**, *v. t.* : (۱) وزن میں زیادہ ہونا ؛ پلہ سنگ کر دینا ؛ وزن میں بڑھ جانا - (۲) ہمت میں بڑھ جانا -

**Outbid**, *v. t.* : (۱) اوروں سے زیادہ دینے کا وعدہ کرنا - (۲) (دوسرے سے) بڑھ کر بولی بولنا - (۳) (مبالغے میں دوسرے کے) کان کترنا ؛ بڑھ جانا -

**Outboard**, *a. & adv.* : (بحری) (کسی چیز کی نسبت) اطراف جہاز سے قریب تر ؛ اطراف جہاز کی سمت ؛ اطراف جہاز پر -

**Outbrave**, *v. t.* : بے باکی سے مقابلہ کرنا ؛ مقابلے پر آنا ؛ خاطر میں نہ لانا -

**Outbreak**, *n.* : (۱) بلوہ ؛ شورش ؛ بغاوت - (۲) وفور ؛ جوش - (۳) پھوٹ پڑنا ؛ ابل پڑنا ؛ (دھات کی پرت وغیرہ کا) سطح زمین پر ابھر آنا -

**Outbuilding**, *n.* : ملحقہ مکان نوکروں وغیرہ کے رہنے کا ؛ مکان شاگرد پیشہ -

**Outburst**, *n.* : (۱) (جذبات کا) طوفان ، ہیجان ، سیلاب - (۲) (کوہ آتش فشاں کا) پھٹنا - (۳) (دھات کی پرت کا سطح زمین پر) ابھر آنا -

**Outcast**, *a. & n.* : بے یار مددگار ؛ آوارہ وطن ؛ بے خانماں -

**Outcaste**, *n. a. & v. t.* : ذات باہر (کرنا) ؛ ذات سے خارج (کرنا) ؛ ذات باہر شخص -

**Outclass**, *v. t.* : بہتر قسم کا ہونا ؛ برتر ہونا -

**Outclearing**, *n.* : (۱) چیکوں ، ہنڈیوں وغیرہ کو چکوتے کے لئے حساب گھر بھیجنا (Clearing-house حساب گھر لندن کے ایک بینک کا نام ہے جہاں سارے انگلستان کی ہنڈیاں وغیرہ جمع کرکے حسابات صاف کئے جاتے ہیں) -

**Outcollege**, *n.* : بیرونی (طالب علم) (جو کالج کے اندر نہ رہتا ہو) -

**Outcome,** *n.* : نتیجہ ؛ ماحصل ؛ حاصل -

**Outcrop,** *n.* : (۱) دھات کی پرت کا سطح زمین پر ابھر آنا - (۲) ابھری ہوئی پرت -

**Outcry,** *n.* : غل ؛ شور ؛ غوغا ؛ شور وشغب -

**Outdistance,** *v. t.* : (دوسرے سے) بہت آگے بڑھ جانا ؛ بہت دور نکل جانا -

**Outdo,** *v. t.* : سبقت لے جانا ؛ فائق ہونا ؛ بڑھ جانا -

**Out-door,** *a.* : (۱) بیرونی ؛ خارجی ؛ باھر کا - (۲) زیر آسمان ؛ کھلی ہوا کا -

**Outdoors,** *adv.* : زیر آسمان ؛ کھلی ہوا میں -

**Outer,** *a. & n.* : (۱) بیرونی ؛ خارجی ؛ باھر کا - (۲) جسمانی ؛ خارجی ؛ معروضی ؛ محسوس - (۳) (چاند ماری) نشانے کا بیرونی کا دائرہ -

*the o. man* : ظاہری وضع قطع ؛ لباس -

*the o. world* : عالم خارجی ؛ عالم طبیعی -

**outermost,** *a.* : بالکل باھر کا ؛ جو سب سے زیادہ باھر کی طرف ہو -

**Outface,** *v. t.* : گھرک کر بد حواس کر دینا ؛ اس طرح گھرکنا کہ دوسرے کے چہرے کا رنگ فق ہو جائے -

**Outfall,** *n.* : نالہ وغیرہ جو دریا سے نکلے -

**Outfield,** *n.* : (۱) فارم کی متعلقہ زمین ؛ بیرونی کھیت ؛ افتادہ کھیت - (۲) غیر معروف میدان خیال - (۳) (کرکٹ) فیلڈ کا وہ حصہ جو وکٹ سے دور ہو ؛ بیرونی فیلڈ -

**Outfighting,** *n.* : (۱) (دوسرے سے) زیادہ دیر تک لڑتے رہنا (۲) وہ مکہ بازی جو ھاتھ بھر کے فاصلے سے ہو ؛ دور کی مکہ بازی -

**Outfit,** *n.* : لوازمات ؛ ساز و سامان ؛ سازوبرگ (مادی یا ذھنی) -

**Outfitter,** *n.* : (کسی چیز کا) سازوسامان بیچنے والا ؛ سامان سفر بیچنے والا -

**Outflank,** *v. t.* : (فرج) (میمنے یا میسرے کا میدان میں) حریف کے میمنے یا میسرے سے آگے تک پھیلا ہونا -

**Outflow,** *n.* : بہہ نکلنا ؛ بہاو -

**Outgeneral,** *v. t.* : سپہداری میں سبقت لے جانا -

**Outgo, outgoing(s),** *nn.* : اخراجات ؛ مصارف -

**Outgo,** *n.* : (۱) زیادہ تیز چلنا ؛ رفتار میں بڑھ جانا - (۲) سبقت لے جانا -

**Outgrow,** *v. t.* : (۱) زیادہ تیزی سے بڑھنا - (۲) قد میں بڑھ جانا ؛ زیادہ لمبا ہو جانا - (۳) (اتنا) بڑھ جانا (کہ کپڑے چھوٹے ہو جائیں) - (۴) (بچے کا) بڑا ہو کر چھوڑ دینا (عادت ، شوق) ؛ بڑا ہو جانے کے بعد پیچھا چھوٹنا (بیماری سے) -

**Outgrowth,** *n.* : وہ چیز جو کسی چیز سے اُگے ؛ پیداوار ؛ نتیجہ -

**Outhector,** *v. t.* : (دوسرے کو) ھیکڑی یا شیخی میں مات کرنا ؛ قابو چی پن میں بڑھ جانا -

**Out-herod,** *v. t., out-herod Herod* : ھیکڑی یا شیخی میں ھیرود سے بڑھ جانا -

**Outhouse,** *n.* : ملحقہ مکان مثلاً اصطبل وغیرہ -

**Outing,** *n.* : چھوٹا سا تفریحی سفر ؛ سیر ؛ ہوا خوری -

**Out-jockey,** *v. t.* : چرکا دینا ؛ دھوکا دینا -

**Outlandish,** *a.* : غیر ملک یا غیر زبان کا سا ؛ اجنبی ؛ غریب ؛ انوکھا ؛ عجیب الہیئت -

**Outlast,** *v. t.* : (دوسری چیز سے یا مقررہ مدت سے) زیادہ چلنا یا کام دینا -

**Outlaw,** *n. & v. t.* : (۱) جلا وطن ؛ خارج البلد ؛ راندۂ قانون ؛ قانون کی حمایت سے محروم - (۲) قانون کی حمایت سے محروم کرنا ؛ راندۂ قانون قرار دینا ؛ جلاوطن کرنا -

**Outlawry,** *n.* : قانون کی حمایت سے محرومی ؛ راندۂ قانون ہونا -

**Outlay,** *n.* : خرچ ؛ صرف ؛ مصارف -

**Outlet,** *n.* : نکاس ؛ نکلنے کا راستہ -

**Outlier,** *n.* : کسی چیز کا حصہ جو اس سے علحدہ ہو ؛ منفصل حصہ -

**Outline,** *n. & v. t.* : (۱) خاکہ ؛ گردہ ؛ بیرونی خطوط ؛ خط محیط - (۲) مجمل نقشہ ؛ ھلکا خاکہ - (۳) مجمل مسودہ ؛ مجمل بیان ؛ موٹی موٹی باتیں ؛ خلاصہ - (۴) (جمع) اھم خصوصیات ؛ عام اصول ؛ کلی اصول - (۵) خاکہ بنانا ؛ مجمل طور پر بیان کرنا ؛ خاکہ کھینچنا ؛ مجمل نقشہ بنانا - (۶) (آرائش وغیرہ میں) بیرونی حدود قائم کرنا -

**Outlive,** *v. t.* : (۱) (کسی شخص سے) زیادہ زندہ رھنا - (۲) (معمولی عمر یا مقررہ مدت سے) زیادہ جینا - (۳) (حادثے وغیرہ سے) صحیح سلامت نکل آنا - (۴) (بعد کی زندگی میں) غالب آجانا ؛ نجات پا جانا (بدنامی وغیرہ سے) -

**Outlook,** *n.* : (۱) منظر ؛ نظارہ - (۲) آثار ؛ رنگ ڈھنگ ؛ متوقع حالات - (۳) نظریہ -

one's *o. on life* : کسی شخص کا نظریۂ زندگی ، تصور زندگی -

**Outlying,** *a.* : دور دراز ؛ دور افتادہ ؛ مرکز سے دور -

**Outmanoeuvre,** *v. t.* : داو گھاو میں سبقت لے جانا ؛ مانورہ میں سبقت لے جانا -

**Outmarch,** *v. t.* : تیز تر یا دور تر چلنا یا کوچ کرنا -

**Outmatch,** *v. t.* : بڑھ جانا ؛ سبقت لے جانا -

**Outmost** : = outermost (متروک یا شعر)

**Outness,** *n.* : بیرونی ہونا ؛ خارجیت ؛ ظاہریت ؛ معروضیت -

**Outnumber,** *v. t.* : تعداد میں بڑھ جانا ؛ شمار میں زیادہ ہونا -

**Outpace,** *v. t.* : رفتار میں بڑھ جانا ؛ زیادہ تیز چلنا -

**Out-patient,** *n.* : مریض جو شفاخانے میں مقیم نہ ہو ؛ خارجی یا بیرونی مریض -

**Outpensioner,** *n.* : بیرونی وظیفہ خوار (جو کسی امدادی ادارے سے وظیفہ پاتا ہو مگر اس میں رھتا نہ ہو) -

**Outpost,** *n.* : (فوج کی) بیرونی چوکی -

**Outpouring,** *n.* : (تقریر یا تحریر میں) جذبات کا پر جوش اظہار ؛ درد دل کا اظہار -

**Output,** *n.* : (محنت یا مشین کی) مجموعی پیداوار ؛ ماحصل -

**Outrage,** *n. & v. t.* : (۱) هتک ؛ تہتک ؛ ناجائز دست اندازی ؛ بے حرمتی ؛ (حقوق کی) پامالی - (۲) ظلم ؛ دست درازی ؛ اندھیر ؛ شرمناک حرکت - (۳) ظلم کرنا ؛ هتک کرنا ؛ بے حرمتی کرنا ؛ دست درازی کرنا ؛ بے عصمت کرنا ؛ نا جائز دست اندازی کرنا - (۴) (کھلم کھلا) خلاف ورزی کرنا ؛ توڑنا ؛ پیروں تلے روندنا -

**Outrageous,** *a.* : (۱) شدید ؛ سخت ؛ حد سے زیادہ ؛ غیر معمولی - (۲) تند ؛ غضب ناک ؛ قہر آلود ؛ پر قہر - (۳) وحشیانہ ؛ ظالمانہ ، شرمناک ؛ بے شرمی کا - (۴) نحش ؛ گندا -

**outrageously,** *adv.* : (۱) بلا شدت ؛ حد سے زیادہ - (۲) تندی سے ؛ غضبناک انداز سے - (۳) وحشیانہ ؛ ظالمانہ ؛ شرمناک طور پر -

**outrageousness,** *n.* : شدت ؛ تندی ؛ وحشیانہ پن ؛ شرمناکی -

**Outrange,** *v. t.* : (کسی شخص کی) بندوق کی مار یا زد (دوسرے سے) زیادہ ہونا -

*Outre, a.* : انوکھا ؛ نا مناسب ؛ نا شائستہ ؛ خلاف تہذیب -

**Out-relief, *n.*** : خارجی امداد ؛ بیرونی امداد (جو کسی امدادی یا خیراتی ادارے سے ایسے لوگوں کو دی جائے جن کا قیام اس میں نہیں ہے) -

**Outrider, *n.*** : (۱) سوار جو رکاب میں ہو ؛ ہمرکاب سوار - (۲) سفری ایجنٹ -

**Outrigged, *a.*** : (کشتی) جس میں Outrigger ہو -

**Outrigger, *n.*** : (۱) آگے کو نکلا ہوا شہتیر ، بلی یا ٹہاٹھر وغیرہ جو جہاز کے اطراف میں مختلف مقاصد کے لئے لگا دیتے ہیں - (۲) اسی قسم کا آگے کو نکلا ہوا شہتیر عمارت میں - (۳) وہ ڈنڈا جو گاڑی کے بم کے آگے نکلا ہوتا ہے اور جس میں زائد گھوڑا جوتتے ہیں - (۴) لوہے کا باہر کو نکلا ہوا ، کشتی کا ٹیکا جس پر *rowlock* ٹکا رہتا ہے -

**Outright, *adv.* & *a.*** : (۱) بالکل ؛ تمامتر ؛ سراسر ؛ یک قلم ؛ قطعی طور پر - (۲) بے لاگ طور پر ؛ صاف صاف ؛ کھلم کھلا - (۳) پورا ؛ کامل ؛ کھلا ہوا ؛ قطعی -

**outrightness, *n.*** : صاف ہونا ؛ قطعی ہونا -

**Outrival, *v. t.*** : حریف ، مقابل وغیرہ سے بڑھ جانا ؛ سبقت لیجانا ؛ شرف یا فضیلت رکھنا -

**Outrun, *v. t.*** : (کسی حد سے) گزر جانا ؛ آگے نکل جانا -

**Outruner, *n.*** : (۱) (گاڑی کے ساتھ) دوڑنے والا پیادہ - (۲) گھوڑا جو گاڑی کے بم سے بندھا ہو - (۳) کتا جو برف گاڑی (sledge) سے آگے رہنمائی کے لئے دوڑے ؛ رہنما کتا -

**Outsentry, *n.*** : (فوج کی) بیرونی چوکی کا سنتری -

**Outset, *n.*** : ابتدا ؛ آغاز ؛ شروع -

**Outshine, *v. t.*** : زیادہ روشن ، شاندار ، ممتاز ہونا ؛ آب و تاب میں بڑھ جانا -

**Outside, *n. a. adv.* & *prep.*** : (۱) بیرونی سطح ؛ باہر کا حصہ ؛ باہر - (۲) ظاہر ؛ ظاہری صورت ؛ ظاہری حالت - (۳) عالم خارجی ؛ عالم طبعی - (۴) باہری رخ - (۵) زیادہ سے زیادہ تخمینہ - (۶) (جمع) کاغذ کے گٹھے کے اوپری ورق - (۷) بیرونی ؛ باہر کا ؛ اوپری - (۸) زیادہ سے زیادہ ؛ انتہائی - (۹) کسی حلقے کے باہر کا ؛ بیرونی - (۱۰) باہر کی طرف ؛ باہر کے رخ پر ؛ باہر کو ؛ کھلی ہوا میں ؛ کھلے سمندر میں - (۱۱) خارج (شمار سے) ؛ باہر (دائرے سے) ؛ باہر (حد سے) ؛ باہر -

*come o.* : آجاو باہر (عموماً لڑنے کے چیلینج کے طور پر) -

*get o. of* : (عامیانہ) کھانا یا پینا -

*o. broker* : بیرونی دلال ؛ وہ دلال جو صرافے کا رکن نہ ہو -

*o. edge* : برف جوتے (skate) کی نوک پر چلنا -

*o. in* : اندر کا حصہ باہر نکلا ہوا ؛ الٹا -

*o. of a horse* : (عامیانہ) گھوڑے پر سوار -

*o. opinion* : بیرونی لوگوں کی رائے ؛ پارلیمنٹ کے باہر والوں کی رائے -

*o. porter* : باہر کا قلی ؛ گھر تک اسباب لے جانے والا قلی -

*o. seat* : باہر کی سیٹ یا نشست (جو کنارے کے قریب ہو) -

*o. work* : باہر کا کام (جو کارخانے کے باہر کیا جائے) -

**outsider, *n.*** : (۱) کسی حلقے وغیرہ کے باہر کا شخص ؛ بیرونی - (۲) غیر ماہر ؛ اناڑی - (۳) مہذب صحبت کے ناقابل ؛ (آداب معاشرت میں) کورا - (۴) وہ گھوڑا جس کے دوڑ یا مقابلے میں جیتنے کی امید نہ ہو -

**Outsight, *n.*** : بصارت ؛ خارجی مشاہدہ (صرف insight کے تقابل میں استعمال ہوتا ہے) -

**Outsit, *v. t.*** : (دوسرے مہمانوں سے) زیادہ دیر بیٹھنا -

**Outskirts, *n.* pl.** : (۱) بیرونی حدود ؛ اطراف - (۲) (کسی علم وغیرہ کے) بیرونی مقدمات ؛ بیرونی حاشیہ -

**Outspan, *v. i.* & *t.* & *n.*** : (۱) (گاڑی کے گھوڑوں وغیرہ کو) کھولنا ؛ جوا اتارنا - (۲) کھولنے یا جوا اتارنے کا فعل یا وقت یا جگہہ -

**Outspoken, *a.*** : (تقریر یا مقرر) صاف گو ؛ بے باک ؛ بے لاگ -

**outspokenly, *adv.*** : بے لاگ طور پر ؛ بے باکانہ -

**outspokenness, *n.*** : صاف گوئی ؛ بے لاگ پن ؛ بے باکی -

**Outspread, *a.*** : پھیلا ہوا ؛ کشادہ یا دراز کیا ہوا -

**Outstanding, *a.*** : (۱) ممتاز ؛ نمایاں - (۲) (حساب) جو ابھی ادا نہ ہو ؛ غیر ادا شدہ -

**Outstation, *n.*** : بیرونی مقام ؛ وہ مقام جو مضافات میں واقع ہو -

**Outstay, *v. t.*** : زیادہ ٹھیرنا ؛ قیام کرنا -

**Outstep, *v. t.*** : (کسی حد سے) باہر قدم رکھنا ؛ آگے بڑھ جانا -

**Outstretched, *a.*** : پھیلا ہوا ؛ پھیلا یا ہوا ؛ کشادہ کیا ہوا -

**Outstrip, *v. t.*** : (۱) بڑھ جانا ؛ آگے نکل جانا ؛ پیچھے چھوڑ جانا - (۲) سبقت لے جانا ؛ بازی لے جانا ؛ مات کر دینا ؛ قابلیت میں بڑھ جانا -

**Outthrow, *n.*** : (پانی وغیرہ کا) اخراج ؛ خارج شدہ مقدار -

**Outthrust, *n.*** : (عمارت کے کسی حصے کا باہر کی طرف) دباو -

**Out-trump, *v. i.*** : (تاش) (کسی سے) بڑھ کر توپ لگانا -

**Outturn, *n.*** : (صنعت یا مشین کی) مجموعی پیداوار ؛ ماحصل -

**Outvalue, *v. t.*** : قیمت میں زیادہ ہونا -

**Outvie, *v. t.*** : بازی لے جانا ؛ مات کرنا ؛ سبقت لے جانا -

**Outvoice, *v. t.*** : (دوسرے سے) زیادہ بلند آواز سے یا زیادہ موثر طریقے سے بولنا -

**Outvote, *v. t.*** : کثرت رائے سے شکست دینا ؛ مقابلۃً زیادہ ووٹ دینا -

**Outvoter, *n.*** : غیر مقامی رائے دہندہ (جسے پارلیمنٹ کے کسی حلقے میں ووٹ کا حق ہو مگر وہاں رہتا نہ ہو) -

**Outward, *a. adv.* & *n.*** : (۱) (قدیم) بیرونی ؛ باہر کا - (۲) جس کا رخ باہر کی طرف ہو ؛ باہری ؛ بیرونی - (۳) جسمانی ؛ خارجی ؛ مادی ؛ مرئی ؛ ظاہری ؛ سطحی ؛ اوپری - (۴) ظاہر ؛ ظاہری حالت ؛ ظاہری وضع قطع - (۵) (جمع) ظاہری چیزیں -

*o.-bound* : عازم ملک غیر ؛ غیر ملک کو جانے والا مسافر یا جہاز -

*o. form* : ظاہری صورت ؛ ظاہری شکل -

*o. man* : (مذہبی اصطلاح) جسم ؛ (مزاحاً) لباس -

*o. things* : خارجی دنیا ؛ عالم ظاہر -

*to o. seeming* : بظاہر -

**outwardly, *adv.*** : ظاہر میں ؛ بظاہر -

**outwardness, *n.*** : (۱) بیرونی ہونا ؛ خارجیت ؛ جسمانیت ؛ مادیت - (۲) ظاہریت ؛ ظاہر پرستی ؛ خارج پسندی ؛ معروضیت -

**Outwards, *adv.*** : باہر کی سمت ؛ خارجی طرف ؛ بیرونی رخ -

**Outwatch, *v. t.*** : (دوسرے شخص سے یا مقررہ وقت سے) زیادہ جاگتے رہنا -

**Outwear, *v. t.*** : صبر سے کاٹنا ؛ صبر و تحمل سے گزار دینا -

**Outweigh, *v. t.*** : وزن میں زیادہ ہونا ؛ زیادہ وزنی ہونا ؛ اہمیت میں زیادہ ہونا ؛ قدر و قیمت میں زیادہ ہونا ؛ زیادہ وقیع ہونا ؛ زیادہ موثر ہونا -

**Outwit, *v. t.*** : دھوکا دینا ؛ چرکا دینا ؛ چونا لگانا ؛ عیاری میں بڑھ جانا -

**Outwork**, *n.* : (۱) قلعے کی بیرونی فصیل؛ بیرونی دھس بندی - (۲) باھر کا کام (وہ کام جو دوکان یا کارخانے کے باہر کیا جائے) -
  **outworker**, *n.* : باھر کا کام کرنے والا -
**Outwork**, *v.t.* : سبقت لے جانا؛ کام کرنے میں بڑھ جانا -
**Ouzel, -s-**, *n.* : ایک چھوٹا سا پرند -
**Ova** : دیکھو Ovum -
**Oval**, *a.* & *n.* : (۱) بیضوی؛ ھلیلچی - (۲) بیضوی یا ھلیلچی شکل - (۳) کوئی بیضوی شکل کی چیز -
  *the Oval* : لندن میں کرکٹ کا مشہور بیضوی میدان -
  **ovally**, *adv.* : بیضاوی یا ھلیلچی شکل میں -
  **ovalness**, *n.* : بیضاوی یا ھلیلچی ھونا -
**Ovary**, *n.* : (جانور یا پودے کا) بیضہ دان؛ کیسۂ تخم -
  **ovarian**, *a.* : بیضہ دان کے متعلق؛ بیضہ دان کا -
  **ovaritis**, *n.* : ورم بیضہ دان -
  **ovario-** : (سابقہ) بیضہ دان کے متعلق -
  **ovariotomy**, *n.* : بیضہ دان کا عمل جراحی -
**Ovate**, *a.* : بیضوی -
  **ovato-** : لفظ مذکورۂ بالا کی ترکیبی صورت -
**Ovation**, *n.* : (۱) (قدیم روما) فاتح کا استقبال؛ جشن استقبال - (۲) پر جوش استقبال؛ زور شور کا استقبال؛ نعرہ ھائے تحسین -
**Oven**, *n.* : تنور؛ چولھا -
  *o.-bird* : ایک پرند جو تنور کی شکل کا گھونسلا بناتا ھے -
**Over, O'er**, *adv. n. a.* & *prep.* : (۱) بلند مقام کے کنارے یا (عمودی حالت سے) آگے کو؛ باھر کو؛ نیچے - (۲) اوپر؛ پر (پوری سطح پر) - (۳) آگے؛ پار (کسی چیز کے) - (۴) تہ کی صورت میں الٹ کر - (۵) (کرکٹ) اوور؛ ایک طرف کے بولر کی گیند پھینکنے کی باری (جس میں عموماً چھ گیندیں پھینکی جاتی ھیں)؛ ایک باری ختم ھو گئی (امپائر کا اعلان) - (۶) ایک جگہ سے دوسری جگہ - (۷) ایک فریق یا جماعت وغیرہ سے دوسری میں - (۸) حد سے زیادہ فاضل - (۹) علاوہ؛ سوا؛ اور بھی - (۱۰) اول سے آخر تک؛ مکرر؛ تفصیل سے - (۱۱) ختم؛ آخر؛ فیصل - (۱۲) اوپر کا؛ بالائی؛ باھر کا؛ بیرونی؛ برتر؛ بھتر؛ بے حد؛ از حد - (۱۳) اوپر؛ پر (کسی چیز کی سطح پر)؛ آگے پیچھے؛ ادھر ادھر؛ سب کہیں؛ سارے میں؛ متعلق؛ بابتہ - (۱۴) (ترقیت یا ترجیح ظاھر کرنے کے لئے) پر؛ اوپر سے؛ سوا؛ زیادہ؛ بڑھ کر - (۱۵) اوپر سے؛ پار؛ دوران میں؛ اثنا میں -
  *all o. the world* : ساری دنیا میں؛ ھر ملک میں -
  *asked him o.* : (کسی شخص کو جو قریب ھی رھتا ھے) بلوا لینا؛ بلا بھیجنا -
  *not o. well* : کچھ اچھی طرح نہیں -
  *o. again* : پھر؛ دوبارہ از سر نو -
  *o. against* : (۱) مقابل؛ محاذی؛ سامنے - (۲) مقابلے میں؛ تقابل میں؛ تضاد میں
  *o. and above* : علاوہ؛ گھاتے میں -
  *o. & o. (again)* : کئی بار؛ کئی مرتبہ -
  *o. head and ears* : بالکل ترباھوا؛ غرق (لغوی اور مجازی معنی میں) -
  *o. our heads* : (۱) ھماری سمجھ کے باھر - (۲) بغیر ھمارے مشورے کے؛ بالا بالا -
  *o. shoes, o. boots* : کرناھے تو اچھی طرح کرو؛ ھو تو پورا ھو؛ ادھورا نہ ھو -
  *o. the bags, o. the top* : (فوج) خندق سے باھر حملہ کرنے کے لئے -
  *roll o. and o.* : لڑھکتے چلے جانا -
  *stumble o.* : (کسی چیز سے) ٹھوکر کھانا -
  *that can stand o.* : ابھی اس کی جلدی نہیں -
  *the house o. the way* : سامنے والا مکان -
  *the King o. the water* : بادشاہ جو سمندر پار ھے (طرفداران جیمس شاہ معزول کو کہا کرتے تھے) -
  *turn o.* : (کتاب کا صفحہ) الٹنا -
**Over-** : (الف) (سابقہ) صفت کے طور پر استعمال ھوتا اور مندرجہ ذیل معنی پیدا کرتا ھے - (۱) بالائی - (۲) بیرونی - (۳) اعلیٰ - (۴) الٹا؛ اوندھا - (۵) زائد؛ فاضل - (۶) اوپر کا یا اوپر کی طرف کا (جیسے overcoat, overdress, overlord) - (ب) حرف جار کے طور پر استعمال ھوتا ھے اور دوسرے الفاظ کے ساتھ مل کر صفت یا متعلق فعل بناتا ھے (جیسے overboard, overnight) - (ج) حرف جار کے طور پر افعال سے پہلے آتا ھے اور مخصوص معنی پیدا کرتا ھے (جیسے overcome) - (د) متعلق فعل کے طور پر آتا ھے اور حسب ذیل معنی پیدا کرتا ھے - (۱) اوپر - (۲) ڈھکنے یا غلاف کے طور پر - (۳) نیچے کو - (۴) آگے؛ پرے - (۵) ضرورت سے زیادہ (جیسے overarch, overspread) - (ھ) متعلق فعل کے طور پر افعال متعدی کے ساتھ آتا ھے اور مندرجہ ذیل معنی پیدا کرتا ھے - (۱) اچھی طرح (۲) پوری طرح - (۳) مغلوب کرتے ھوئے (جیسے overjoyed) - (و) صفت یا متعلق فعل کے طور پر مختلف اجزائے کلام کے ساتھ آتا ھے اور حسب ذیل معنی پیدا کرتا ھے - (۱) افراط سے - (۲) حد سے زیادہ (۳) اصلیت سے زیادہ (جیسے over-abound, overactive) - (ز) افعال کے ساتھ مل کر نئے فعل بناتا ھے جن کا مفعول himself, oneself وغیرہ ھوتا ھے اور جن میں "ضرر کی حد تک" کے معنی پیدا ھوتے ھیں (جیسے overfeed oneself) - (ح) فعل اس کے مشتقات اور صفت کے ساتھ مل کر "زائد از" کے معنی پیدا کرتا ھے (جیسے overdue) - (ط) فعل لازمی کے ساتھ مل کر فعل متعدی بناتا ھے اور عموماً "کسی چیز سے آگے یا بڑھ کر" کے معنی پیدا کرتا ھے (جیسے overlive, overstay) -
**Over-abundant**, *a.* : افراط؛ ضرورت سے زیادہ؛ وافر -
**Over-abundantly**, *adv.* : بہ افراط؛ بہت کثرت سے -
**Over-abundance**, *n.* : افراط؛ کثرت؛ بہتات -
**Over-abound**, *v. i.* : افراط ھونا؛ کثرت ھونا؛ بہتات ھونا (کسی چیز کی) -
**Overact**, *v. t.* : پارٹ یا ایکٹ میں ضرورت سے زیادہ اھتمام کرنا -
**Overactive**, *a.* : ضرورت سے زیادہ چست یا مستعد -
**Overactivity**, *n.* : ضرورت سے زیادہ چستی یا مستعدی -
**Overagitate**, *v. t.* : ضرورت سے زیادہ مباحثہ کرنا -
**Overagitation**, *n.* : ضرورت سے زیادہ جوش -
**Overall**, *n.* : اوپری پوشاک جو عورتیں کام کرتے وقت پہنتی ھیں -
  **overalls**, *n.* : (۱) اوپری ازار یا اوپری پوشاک (جو کام کرتے وقت پہن لی جائے) - (۲) (فوج) افسروں کا شب خوابی کا پاجامہ -
**Overarch**, *v. t.* & *i.* : (کسی چیز کے اوپر) محراب سی بنانا -
**Overawe**, *v.t.* : بے حد مرعوب کردینا؛ اچھی طرح رعب ڈالنا -
**Overbalance**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) ڈگمگا کر گرنا؛ عدم توازن سے گر پڑنا؛ توازن میں خلل ڈال کر گرا دینا؛ ڈگمگا کر گرانا؛ تہ و بالا کر دینا - (۳) وزن یا اھمیت میں بڑھ جانا؛ پلہ سبک کر دینا - (۴) زیادتی؛ بیشی؛ بڑھوتری -

**Overbear**, *v. t* : (۱) دبانا ؛ اُلٹ دینا - (۲) زیر کرنا ؛ جبر کرنا ؛ (۳) مات کرنا ؛ اهمیت میں بڑھ جانا - (۴) وزن میں بڑھ جانا -

**Overbearing**, *a.*: متکبر؛ متکبرانه؛ تحکم پسند؛ تحکم پسندانه؛ دبنگ -

**Overbearingly**, *adv*: تکبر سے؛ تحکم پسندی سے ؛ دبنگ پن سے -

**Overbearingness**, *n.* : تکبر ؛ تحکم پسندی ؛ دنبگ پن -

**Overbid**, *v.t.* : بڑھ کر بولی بولنا ؛ زیادہ قیمت لگا دینا -

**Overblow**, *v.t.*: ( موسیقی ) ( بگل ' بانسری وغیرہ ) حد سے زیادہ زور سے بجا نا -

**Overblown**, *a.* : (۱) فرو شدہ (طوفان) - (۲) زیادہ کھلے هوے ( پھول ) - (۳) اترا هوا ؛ شباب سے گزرا هوا -

**Overboard**, *adv.* : (جہاز پر سے ' کشتی پر سے ) پانی میں -

*throw o* : (۱) جہاز پر سے پانی میں پھینکنا - (۲) چھوڑ دینا ؛ ساتھه چھوڑ دینا ؛ ترک کر دینا -

**Overbrim**, *v. t. & i.* : چھلکنا ؛ اوپر تک بھر کر گرنے لگنا -

**Overbuild**, *v.t.* : ( زمین پر ) عمارتوں کی بھر مار کردینا ؛ حد سے زیادہ گنجان عمارتیں بنا دینا -

**Overburden**, *v. t.* : حد سے زیادہ زیر بار کرنا ( نیز مجازاً ) -

**Overbusy**, *a.* : ضرورت سے زیادہ مشغول ' مصروف ' منهمک - فضول خدمت ؛ خواہ مخواہ هر کام کرنے کو مستعد -

**Overbuy**, *v. t. & i.* : ضرورت سے زیادہ خریدنا -

**Overcanopy**, *v. t.* : شامیانه' سائبان تاننا -

**Over-capitalize**, *v. t.* : ( کمپنی میں ) ضرورت سے زیادہ سرمایه معین کرنا ؛ سرمایے کا اندازہ اصلیت سے زیادہ کرنا -

**Overcareful**, *a.* : حد سے زیادہ ( بے جا طور پر ) محتاط -

**Overcast**, *v.t.* : (۱) ( آسمان پر ) بادل گھرنا ' چھانا - (۲) کنارے کو سی دینا ( تاکه کھلنے نه پائے ) -

**Overcast**, *a.* : گھرا هوا ؛ تاریک -

**Over-caution**, *n.* : حد سے زیادہ احتیاط -

**Overcharge**, *v.t. & n.*: (۱) ضرورت سے زیادہ بھر دینا (بارود ' بجلی وغیرہ ) - (۲) زیادہ رنگ آمیزی کردینا ؛ زیادہ مبالغه کرنا ؛ بڑھا کر لکھنا - (۳) ضرورت سے زیادہ تفصیلات بھر دینا ( بیان میں ) ؛ ضرورت سے زیادہ نقوش بھر دینا ؛ ( تصویر میں ) جزویات کی بھر مار کر دینا - (۴) زیادہ قیمت لینا ؛ ٹھگنا - (۵) قیمت سے زیادہ لینا ( بہ تفصیل رقم ) - (۶) قیمت جو زیادہ لی گئی هو ؛ زیادہ قیمت لینا ؛ زیادہ بارود وغیرہ بھرنا -

**Overcloud**, *v. t.* : بادلوں یا سایه سے ڈھانک دینا ؛ غمگین و ملول کرنا -

**Overcloy**, *v. t.* : اکتا دینا ؛ بے حد سیر کردینا -

**Overcoat**, *n.* : بالائی کوٹ؛ اوور کوٹ ؛ فرغل ؛ بالا پوش -

**Overcolour**, *v. t.* : مبالغه کرنا ؛ زیادہ رنگ آمیزی کرنا -

**Overcome**, *v. t. & i.*: زیر کرنا؛ مغلوب کرنا؛ شکست دینا؛ سر کرنا؛ فتح کرنا ؛ غالب آنا ؛ فتح مند هونا -

**Overcome**, *p.p.* : مغلوب ؛ بد حواس

*o. with liquor*: نشے میں چور -

**Overconfidence**, *n.* : ضرورت سے زیادہ اعتماد -

**Overconfident**, *a.* : ضرورت سے زیادہ اعتماد کرنے والا -

**Overcredulous**, *a.*: ضرورت سے زیادہ زود اعتقاد -

**Overcrop**, *v. t.* : ضرورت سے زیادہ کاشت کرنا ؛ متواتر کاشت سے زمین کا ست نکال لینا -

**Overcrow**, *v. t.* : (۱) فتح کے شادیانے بجانا؛ فتح پانا؛ غالب آنا- (۲) ( کسی سے ) بڑھکر اینٹھنا ؛ اکڑنا -

**Overcrowd**, *v. t.*: هجوم یا بھیڑ بھاڑ کردینا؛ بےحد بھرنا یا ٹھونسنا-

**Overcunning**, *n.* : ضرورت سے زیادہ چالاکی ( جس سے آدمی خود زک اُٹھاتا هے) -

**Over-curious**, *a.* : ضرورت سے زیادہ راز جو یا تجسس پسند ؛ ضرورت سے زیادہ محتاط ؛ ضرورت سے زیادہ نفاست پسند -

**Overcuriously**, *adv.* : ضرورت سے زیادہ تجسس پسندی' احتیاط یا نفاست پسندی سے -

**Overcuriosity**, *n.*: ضرورت سے زیادہ تجسس پسندی ' احتیاط یا نفاست پسندی -

**Overdelicacy**, *n.* : ضرورت سے زیادہ نفاست ' نزاکت -

**Over-develop**, *v. t.* : بے حد بڑھانا ' بڑھنا ؛ فلم وغیرہ کو کیمیاوی مسالوں سے زاید از ضرورت دھونا -

**Overdo**, *v.t.* : (۱) ( کسی کام میں ) حد سے بڑھ جانا ؛ حد سے زیادہ مبالغه یا اهتمام کرنا - (۲) بہت دور تک چلے جانا - (۳) بہت زیادہ پکا دینا؛ جلا دینا- (۴) شل کر دینا ؛ تھکا مارنا -

**Overdoor**, *n.* چوبی نقش و نگار جو دروازے کے رو کار پر بنے هوں ؛ منقش روکار ( دروازے کا ) -

**Overdose**, *v. t. & n.* : (۱) دوا وغیرہ کی زاید از ضرورت خوراک - (۲) ایسی خوراک دینا -

**Overdraft**, *n.* : زائد وصولی؛ فاضل وصولی ( بنک میں جتنی رقم هو اس سے ) -

**Overdraw**, *v.t & i.* : (۱) ( بینک سے اپنی رقم سے ) زاید نکال لینا - (۲) بڑھا چڑھا کر بیان کرنا ؛ مبالغه یا رنگ آمیزی کرنا -

**Overdress**, *n.* : ایک قسم کا چغه یا لبادہ جس کے ساتھه اندرونی پوشاک کا کچھه حصه بھی جڑا هوا هوتا هے -

**Overdrive**, *v.t.* : (گھوڑے کو) دوڑاکر تھکا مارنا ؛ ( آدمی کو ) کام لیتے لیتے شل کر دینا -

**Overdue**, *a.* : خارج المیعاد ؛ زائد المیعاد ؛ عارض المیعاد ( چک هنڈی وغیرہ جس کی تاریخ گزر گئی هو ) -

**Overeat**, *v. refl. & i.* : ضرورت سے زیادہ کھانا -

**Over-estimate**, *v. t. & n.* : ( اصلیت سے ) زیادہ تخمینه لگانا ؛ اصلیت سے زیادہ سمجھنا؛ ( اصلیت سے ) زیادہ تخمینه -

**Overexpose**, *v. t.* : (۱) ( عکاسی ) پلیٹ کو زاید از ضرورت روشنی پہنچانا- (۲) هوا' سردی ' گرمی ' خطرہ کے سامنے بہت هی کھلا هوا رکھنا -

**Overfall**, *n.* : سمندر کا پرشور حصه (جہاں پانی زیر آب چٹان سے ٹکراتا هے ) - (۲) بند کا ڈھلان یا مخرج ( نہر کی سطح اونچی یا نیچی کرنے کے لئے ) -

**Over-fatigue**, *v. t.& n.* : (۱) بے حد تھکا دینا- (۲) بے حد تکان -

**Overfault**, *n.* : (ارضیات) الٹا شگاف ؛ پرت کی ساخت میں نقص یا شگاف جو اوپر کی طرف مائل هو -

**Overfeed**, *v. t.* : حد سے زیادہ کھانا یا کھلانا -

**Overfill**, *v. t.* : بے حد بھر دینا ؛ لبریز کردینا -

**Overfish**, *v. t.*: اس قدر مچھلیاں پکڑنا که تالاب وغیرہ خالی هو جائے-

**Overflow**, *n.* : (۱) چھلکی هوئی چیز ( پانی وغیرہ )؛ وہ پانی جو دریا سے بہ نکلے؛ سیلاب ؛ طغیانی - (۲) فاضل چیز ؛ زاید چیز -

*o meeting*: زاید جلسہ (ان لوگوں کا جنھیں کانفرنس کے پنڈال وغیرہ میں جگہ نہ ملے) -

**Overflow**, *v. t. & i. & n.*: (۱) اوپر تک بھر کر بہ نکلنا ؛ چھلکنا - (۲) تہ آب کرنا ؛ (سطح کو) طغیانی یا سیلاب آنا - (۳) (مجازاً) اندرنہ سمانا؛ باھرتک پہنچنا (مجمع وغیرہ کا کمرے کے) - (۴) لب ریز ہونا - (۵) کثرت سے ہونا ؛ وافر ہونا ؛ فراواں ہونا -

**Overflowing**, *a. & n.*: (۱) طغیانی؛ سیلاب ؛ چھلکنا ؛ باھر تک پہنچنا - (۲) لب ریز ؛ چھلکتا ہوا - (۳) کثرت ؛ فراوانی ؛ وفور (۴) کثیر ؛ فراوان ؛ وافر -

**Overfold**, *n.*: (ارضیات) الٹی تہہ پرت کی جس میں بیچ کا حصہ دھرا ہو کر نیچے سے اوپر آجائے -

**Overfront**, *n.*: *Inverness coat* کا بغلی پلہ

**Overfull**, *a.*: بہت ہی یا حد سے زیادہ بھرا ہوا -

**Overgild**, *v. t.*: ملمع کرنا -

**Overgovern**, *v. t.*: بیکار قواعد و ضوابط نافذ کرنا ؛ فضول ضابطوں کی پابندی کرانا -

**Over-government**, *n.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Overground**, *a.*: بالائے سطح ؛ زمین کے اوپر کا -

**Overgrow**, *v. t.*: (بیل کا دیوار وغیرہ پر) پھیل جانا ؛ ڈھک لینا -

**Overgrowth**, *n.*: (۱) وہ روئیدگی ؛ پودے یا بیلیں جنھوں نے دیوار وغیرہ کو ڈھک لیا ہو - (۲) = accretion - (۳) (کسی عضو کا) اتنا بڑھ جانا کہ صحت کے لیے مضر ہو -

**Overhand**, *adv. & a.*: (۱) جس میں ھاتھ پانی کے اوپر ہو- (۲) جس میں ھاتھ کندھے سے اونچا اٹھ جائے (جیسے *overhand bowling*) -

**Overhang**, *v. t. & i. & n.*: (۱) آگے کو نکلا ہوا ہونا؛ آگے کو نکلا ہوا اور کسی چیز پر سایہ کئے ہونا - (۲) (مجازاً) سر پر کھیلنا ؛ منڈلانا - (۳) آگے کو نکلا ہونا ؛ جھکاو ؛ جھکاو کی مقدار -

**Overhaul**, *v. t.*: (۱) معائنے کے لیے اجزا علاحدہ کرنا ؛ ایک ایک جز کو علحدہ کر کے معائنہ کرنا - (۲) معائنہ کرنا؛ جانچ پڑتال کرنا- (۳) (بحر' جہاز رانی) جا لینا؛ جا پکڑنا ؛ برابر پہنچ جانا -

**Overhead**, *adv. & a.*: (۱) اوپر ؛ آسمان پر ؛ اوپر کی منزل میں - (۲) اوپر کا -

*o. charges*: (تجارت) بالائی اخراجات (دفتر اور عام ضروریات کے)-

**Overhear**, *v.t.*: (۱) سن پانا؛ اتفاقیہ طور پر سن لینا -(۲) چھپ کر سن لینا-

**Over-house**, *a.*: (تار) جو بجائے کھمبوں کے مکان پر لگے ہوئے ہوں -

**Overhoused**, *a.*: اپنی ضرورت سے بڑے مکان میں رھنے والا -

**Over-indulgence**, *n.*: اپنی خواھش پوری کرنے میں بے اعتدالی -

**Over-issue**, *v. t. & n.*: (۱) (نوٹ' تمسکات وغیرہ) حد سے زیادہ جاری کردینا (یعنی قانونی حد یا اپنی مالی حیثیت سے زیادہ) ۔ (۲) حد سے زیادہ جاری کئے ہوئے نوٹ یا تمسکات -

**Overjoyed**, *a.*: بیحد مسرور ؛ بے انتہا خوش -

**Overjump**, *v. refl.*: کودنے میں رگ پٹھا چڑھا لینا -

**Overking**, *n.*: شاہ شاھاں ؛ شہنشاہ -

**Overknee**, *a.*: گھٹنے سے اوپر تک کا -

**Overlabour**, *v. t.*: (۱) (کوئی کام) بے حد محنت سے کرنا ؛ بیحد اھتمام اور تکلف سے کرنا - (۲) (کسی مسئلے میں) ضرورت سے زیادہ تفصیل یا طول سے کام لینا -

**Overladen**, *a.*: حد سے زیادہ لدا ہوا -

**Overland**, *adv. & a.*: (۱) خشکی کے راستے سے - (۲) خشکی کا یا کچھ سمندر اور کچھ خشکی کا (رستہ) (خصوصاً یورپ سے ھندوستان کا بحیرۂ روم سے ہو کر یا بحرالکاہل سے بحرا وقیانوس تک براعظم یورپ سے ہوکر)-

**Overlap**, *v. t. & i.*: (۱) (ایک چیز کا دوسری چیز کے) ایک حصے کو ڈھکنا ؛ پورا ڈھک کے باھر نکلا رھنا - (۲) (دو یا زیادہ چیزوں کا) ایک حد تک ایک دوسری کو ڈھکنا؛ ایک حد تک منطبق ہونا-

**Overlay**, *n. & v. t.*: (۱) چھوٹا میز پوش ؛ پوشش تہ - (۲) تہ جمانا ؛ سطح پر پھیلانا ؛ بچھانا - (۳) (غلط استعمال) = Overlie -

**Overleaf**, *adv.*: پشت کے صفحے پر ؛ ورق کے دوسری طرف -

**Overleap**, *v. t.*: (۱) پھاند جانا ؛ کود جانا ؛ چھلانگ جانا - (۲) چھوڑ دینا ؛ نظر انداز کرنا - (۳) غالب آنا -

**Overlie**, *v. i.*: اوپر لیٹ جانا؛ بچے کے اوپر اس طرح لیٹنا کہ دم گھٹ کر مر جائے-

**Overlive**, *v. t.*: (کسی شخص کے یا معینہ مدت کے بعد) زندہ رھنا ' باقی رھنا -

**Overload**, *v. t. & n.*: حد سے زیادہ بوجھ (لادنا) -

**Overlook**, *v. t.*: (۱) (کسی جگہ کا) منظر سامنے ہونا ؛ اس طرح واقع ہونا کہ کوئی منظر سامنے ہو - (۲) (کسی مقام سے) زیادہ اونچا ہونا ؛ بلندی پر واقع ہونا - (۳) چشم پوشی کرنا ؛ اغماض کرنا ؛ نظر انداز کرنا - (۴) چھوڑ جانا؛ نظر انداز کرنا ؛ نظر نہ پڑنا-(۵) نگرانی کرنا؛ دیکھ بھال کرنا- (۶) بری نظر سے مسحور کرنا؛ نظر لگانا-

**Overlord**, *n.*: سردار ؛ فرمانروا -

**Overlordship**, *n.*: سرداری ؛ فرمانروائی : اقتدار اعلی -

**Overman**, *n.*: (فلسفہ) مافوق الانسان (جو اخلاقی معیار سے بالاتر ہو)-

**Overmantel**, *n.*: منقش الماری وغیرہ جو Mantel کے اوپر بنی ہو -

**Overmany**, *a.*: تعداد میں بہت ہی زیادہ -

**Overmasted**, *a.*: زیادہ مستولوں والا ؛ بھاری مستولوں والا -

**Ovremaster**, *v. t.*: مغلوب کرنا ؛ دبانا ؛ زیر کرنا -

**Overmatch**, *v. t. & n.*: (۱) (کسی شخص کے مقابلے میں) زیادہ قوی' چالاک وغیرہ ہونا ؛ زبر ' بڑھا ہوا ہونا ؛ ور ہونا - (۲) غالب آنا ؛ شکست دینا؛ مات کرنا - (۳) (کسی کے مقابلے میں) زیادہ قوی ؛ چالاک وغیرہ ؛ ور ؛ زبر -

**Over-measure**, *n.*: (کافی یا واجبی مقدار سے) زیادہ مقدار ؛ فاضل مقدار-

**Over-much**, *a. & adv.*: بہت زیادہ ؛ حد سے زیادہ -

**Over-nice**, *a.*: حد سے زیادہ نازک مزاج ؛ نفاست پسند ؛ باریک بین-

**Over-niceness, overnicety**, *nn.*: (حد سے زیادہ) نازک مزاجی ؛ باریک بینی ؛ نفاست پسندی -

**Overnight**, *adv. & a.*: (۱) کسی خاص دن سے پہلے کی شب کو ؛ اگلی رات کو - (۲) رات کا ؛ راتوں رات کا -

**Overpass**, *v. t.*: (۱) گزار دینا ؛ بسر کر دینا ؛ انجام کو پہنچنا- (۲) پار نکل جانا؛ پرے نکل جانا؛ عبور کرنا؛ آگے بڑھ جانا ؛ گزر جانا - (۳) سبقت لے جانا ؛ آگے بڑھ جانا - (۴) غالب آنا -

**Overpassed, -past**, *a.*: گذشتہ ؛ گذرا ہوا ؛ رفتہ -

**Overpay**, *v. t.*: (کسی شخص کو) واجبی معاوضے یا تنخواہ سے زیادہ دینا-

**Overpayment**, *n.*: (واجبی سے زیادہ) معاوضہ -

**Overpeopled**, *a.*: حد سے زیادہ آباد -

**Over-persuade**, *v. t.* : کسی کو کسی طرح راہ پر لے آنا ؛ باوجود انکار کے راضی کر لینا -

**Overpitch**, *v. t.* : (بولر کا کریکٹ کی گیند) اس طرح پھینکنا کہ وکٹ کے بالکل قریب گرے -

**Overplus**, *n.* : بیشی ؛ زیادتی ؛ افزونی ؛ افراط -

**Overpoise**, *v. t.* : (دوسری چیز سے) وزن میں زیادہ ہونا؛ پلہ سبک کر دینا -

**Overpopulated**, *a.* : بیحد گنجان آباد -

**Over - population**, *n.* : بہت گنجان آبادی -

**Overpot**, *v. t.* : (پودے کو) ضرورت سے زیادہ بڑے گملے میں لگانا -

**Overpower**, *v. t.* : (۱) قابو میں لانا ؛ دبا لینا ؛ مغلوب کرنا ؛ بے بس کرنا - (۲) غالب آجانا ؛ چھا جانا - (۳) (گرمی وغیرہ یا جذبات کا) بہت سخت یا شدید ہونا؛ بے قابو کر دینا؛ بے بس کر دینا -

**Overpowering**, *a.* : شدید ؛ بے پناہ ؛ ناقابل مزاحمت -

**Overpoweringly**, *adv.* : شدت سے ؛ بے حد ؛ بے پناہ طور پر -

**Overpraise**, *v. t. & n.* : تعریف میں غلو کرنا -

**Overpressure** *n.* : بیحد دباو ؛ بیحد بار (خصوصاً کام کا) ؛ کام کی بے انتہا کثرت -

**Overprint**, *v. t.* : (۱) مطبوعہ کاغذ کے بالائی حصہ پر چھاپنا - (۲) (عکاسی) منفی پلیٹ کو مثبت پلیٹ بنانے میں غیر مناسب زیادہ روشنی دینا -

**Over-produce**, *v. t. & i.* : (صنعتی اشیا) ضرورت سے زیادہ پیدا کرنا ؛ طلب سے زیادہ پیدا کرنا -

**Over production**, *n.* : (صنعتی اشیا کی) ضرورت سے زیادہ پیداوار ؛ طلب سے زیادہ پیداوار -

**Over-proof**, *a.* : بہت تیز (شراب) جس میں معمول سے زیادہ روح شراب ہو -

**Overrate**, *v. t.* : اصلیت سے بڑھ کر سمجھنا ؛ استحقاق سے زیادہ قدر کرنا ؛ (شرح مقرر کرنے کے لئے) چیز کی مالیت کا حد سے زیادہ اندازہ کرنا -

**Overreach**, *v. refl. & i.* : (۱) چرکا دینا ؛ بیوقوف بنانا ؛ جل دینا ؛ فریب دینا - (۲) (چالاکی میں) کان کاٹنا ؛ مات کرنا -

**Over-read**, *v. i.* : بہت زیادہ پڑھنا ؛ حد سے زیادہ مطالعہ کرنا -

**Over-refine**, *v. i.* : بہت باریک فرق نکالنا -

**Over-rent**, *v. t.* : (معمول سے) زیادہ کرایہ لینا؛ زیادہ لگان وصول کرنا -

**Over-ride**, *v. t.* : (۱) گھوڑے کو دوڑا کر تھکا مارنا - (۲) (ملک کو) تاخت و تاراج کرنا ؛ فوج لے کر گزرنا - (۳) گھوڑے کی ٹاپوں سے کچل دینا - (۴) (مجازاً) ٹھکرا دینا ؛ رد کر دینا - (۵) افسر ہونا ؛ افسری کا دعویٰ کرنا - (۶) (جراحی میں ٹوٹی ہڈی کا) دوسری ہڈی پر چڑھ جانا -

**Overripe**, *a.* : ضرورت سے زیادہ پکا ہوا -

**Overrule**, *v. t.* : (۱) (فیصلے یا تجویز وغیرہ کو) مسترد کر دینا ؛ نامنظور کر دینا - (۲) منسوخ کر دینا ؛ رد کر دینا -

**Overrun**, *v. t.* : (۱) (ملک) تاخت و تاراج کرنا ؛ لوٹنا ، اور برباد کرنا - (۲) (کیڑوں وغیرہ کا) پھیل جانا - (۳) (کسی حد سے) بڑھ جانا ؛ تجاوز کر جانا -

**Oversailing**, *a.* : (اینٹ یا پتھر ایک دوسرے سے) آگے نکلا ہوا ؛ باہر نکلا ہوا -

**Oversea**, *a. & adv.* : سمندر پار کا ؛ ماورا ے بحر -

**Overseas**, *adv.* : سمندر پار ؛ ماورا ے بحر -

**Oversee**, *v. t.* : (۱) (شاذ) اوپر سے دیکھنا - (۲) دیکھنا بھالنا ؛ نگرانی کرنا ؛ نگہداشت کرنا -

**Overseer**, *n.* : اوورسیر ؛ ناظر ؛ نگران ؛ داروغہ -

*o. of the poor* : ناظر خیرات -

**Oversell**, *v. i. & t.* : (کسی چیز کی) اس سے زیادہ مقدار کی فروخت کا معاملہ کرنا جتنی اپنے پاس موجود ہو -

**Oversew**, *v. t.* : دونوں سرے ملا کر سینا ؛ ترپنا -

**Overshadow**, *v. t.* : (۱) آب و تاب میں بڑھ جانا - (۲) (شاذ) سایہ کرنا ؛ دھوپ سے بچانا؛ حفاظت کرنا ؛ حملے سے محفوظ رکھنا -

**Overshoe**, *n.* : اوپری جوتا ؛ بالائی جوتا (ربر کا یا نمدے کا) -

**Overshoot**, *v. t.* : (۱) نشانے سے آگے پھینکنا (تیر وغیرہ) ؛ نشانے سے آگے پڑنا (گولی) - (۲) اصل مقصد سے تجاوز کرنا -

*o. the mark, o. oneself* : زیادتی کر دینا ؛ مبالغہ کر دینا ؛ حد سے بڑھ جانا (کسی کام میں) -

*overshot wheel* : آب گردان پہیا؛ پہیا جو اوپر سے پانی گرنے سے چلتا ھے -

**Overside**, *adv. & a.* : (مال کے جہاز سے) باربردار کشتیوں کی طرف (کا) -

**Oversight**, *n.* : (۱) (شاذ) نگہبانی ؛ نگرانی - (۲) سہو ؛ بھول ؛ چوک ؛ فروگذاشت - (۳) نظر انداز ہو جانا؛ نظر نہ پڑنا -

**Overslaugh**, *n.* : (فوجی) زیادہ ضروری فرض کے مقابلے میں کم ضروری فرض کا چھوڑ دینا ؛ ترک ادنیٰ -

**Oversleep**, *v. refl. & i.* : دیر تک سوتے رہنا -

**Oversleeve**, *n.* : آستین پوش (کپڑا جو آستین پر چڑھا لیتے ھیں) -

**Oversoul**, *n.* : روح کل ؛ روح کائنات (خدا ے تعالیٰ) -

**Overspent**, *a.* : تھکا ؛ ماندہ ؛ زدہ -

**Overspill**, *n.* : (۱) گرا ہوا ، چھلکا ہوا پانی وغیرہ - (۲) فاضل آبادی -

**Overspread**, *v. t.* : بچھنا ؛ پھیلنا ؛ ڈھک لینا ؛ چھا جانا -

**Overstate**, *v. t.* : مبالغہ کرنا؛ رنگ آمیزی کرنا؛ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا -

**Overstatement**, *n.* : مبالغہ آمیز بیان -

**Overstay**, *n.* : (مقررہ وقت سے) زیادہ قیام کرنا (میزبان کی خوشی سے) زیادہ ٹھیرنا -

**Overstep**, *v. t.* : (لغوی اور مجازی) حد کے باہر قدم رکھنا؛ تجاوز کرنا -

**Overstock**, *v. t. & n.* : ضرورت سے زیادہ مہیا کرنا ؛ جمع کر چھوڑنا ؛ زاید از طلب رسد پہنچانا -

**Overstrain**, *v. t. & n.* : (۱) حد سے زیادہ بار ڈالنا ؛ حد سے زیادہ کام لینا - (۲) حد سے زیادہ زور دینا ؛ بیحد اھمیت دینا -

**Overstrung**, *a.* : (۱) (پیانو بجانا وغیرہ) ترچھے متقاطع تاروں کا - (۲) بیحد کشیدہ خاطر (شخص) - (۳) بیحد تنے ہوے یا کشیدہ (اعصاب) -

**Overstudy**, *v. i. & n.* : ضرورت سے زیادہ مطالعہ کرنا -

**Oversubscribe**, *v. t.* : ضرورت سے زیادہ چندہ دینا ؛ (قرضے وغیرہ کے) ضرورت سے زیادہ حصے خرید لینا -

**Over-supply**, *n. & v. t.* : رسد زاید از طلب (پہنچانا) -

**Overswollen**, *a.* : حد سے زیادہ سوجا ، پھولا ہوا -

**Overt**, *a.* : کھلا ہوا ؛ علانیہ ؛ صریحی -

*market o.* : بکری کی چیزیں ہر شخص کو دکھانا -

*overtly*, *adv.* : صریحاً ؛ علانیہ طور پر ؛ کھلم کھلا -

**Overtake**, *v. t.*: (۱) جا پکڑ لینا ؛ جا لینا ؛ برابر آ جانا - (۲) (مصیبت وغیرہ کا ) یک بیک نازل ہونا ؛ نا گہاں آ پڑنا -

**Overtask**, *v. t.*: حد سے زیادہ کام لینا ؛ حد سے زیادہ بوجھ ڈالنا -

**Overtax**, *v. t.* : بیحد صبر آزما ہونا ؛ نا قابل برداشت ہونا ؛ بہت بھاری محصول لگا دینا -

**Overthrow**, *v. t.& n.*: (۱) تہ و بالا کرنا ؛ زیر و زبر کرنا - (۲) طاقت توڑنا ؛ توت توڑنا ؛ گرانا ؛ کچلنا - (۳) خاتمہ کردینا ؛ برباد کر دینا ؛ شکست دینا ؛ زیر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ پست کرنا ؛ نیچا دکھانا - (۴) چت کرنا ؛ پٹخ دینا- (۵) شکست ؛ ہزیمت ؛ زوال ؛ بربادی ؛ خاتمہ -(۶) (کرکٹ) فیلڈر کا اس طرح گیند پھینکنا کہ وکٹ کے پاس نہ رکے اور کھیلنے والے کو مزید رن بنانے کا موقع ملے -

**Overthrust**, *n.* : (ارضیات) ایک پرت کاوہ حصہ جو دوسری پرت کو ڈھک لے -

**Overtime**, *n. & adv.*: (۱ زائد وقت (جس میں مزدور مقررہ وقت کے علاوہ کام کرے ) - ( ۳ ) زائد وقت میں ؛ وقت مقررہ کے علاوہ -

**Overtire**, *v. t.*: حد سے زیادہ تھکا دینا -

**Overtoil**, *n.*: حد سے زیادہ محنت کرنا -

**Overtone**, *n.* : = Harmonic

**Overtop**, *v. t.* : ( دوسری چیز سے ) اونچا ہونا ؛ قد میں بڑھ جانا ؛ اونچائی میں بڑھ جانا -

**Overtrain**, *v. t. & i.*: حد سے زیادہ ورزش یا مشق کرنا یا کرانا ( کشتی وغیرہ کی ) -

**Overtrump**, *v. t.* :- (دوسرے سے) بڑا ترپ کا پتہ چلنا ؛ بڑھ کر ترپ لگانا-

**Overture**, *n.* : ( ۱ ) ( گفتگوئے صلح کی ) سلسلہ جنبانی ؛ تجویز ؛ درخواست - ( ۲ ) افتتاح ( گیت وغیرہ کا ) ؛ آغاز - (۳) ( نظم کی ) تشبیب ؛ ابتدائی حصہ ؛ آغاز -

**Overturn**, *v. t. & i. & n.*: (۱) الٹ دینا ؛ الٹ کر گرا دینا - (۲) برباد کرنا ؛ تہ و بالا کرنا ؛ زیر و زبر کرنا - ( ۳ ) منسوخ کرنا ؛ خاتمہ کردینا ؛ مٹا دینا -(۴) گرانا ؛ الٹنا ؛ الٹ پلٹ ؛ انقلاب -

**Over-use**, *v. t. & n.*: حد سے زیادہ استعمال ( کرنا ) -

**Over-value**, *v. t.* : مناسب سے زیادہ قیمت بڑھا دینا ؛ مناسب سے زیادہ قدر بڑھانا ؛ رتبہ دینا -

**Over-walk**, *v. refl. & i.*:- (کسی چیز پر) چلنا ؛ بہت دیر یا بہت دور تک چلنا-

**Overweening**, *a.* : خود پسند ؛ مغرور ؛ متکبر ؛ خود بین ؛ متکبرانہ ؛ خود پسندانہ ؛ مغرورانہ -

**Overweigh**, *v. i.* : وزن سے زیادہ ہونا ؛ غالب ہونا ؛ معتبر ہونا -

**Overweight**, *n.* : ( ۱ ) زاید بوجھ ؛ فاضل وزن - ( ۲ ) غلبہ - ( ۳ ) مقررہ وزن سے زائد -

**Overweighted**, *a.* : جس کا وزن مقررہ وزن سے زیادہ ہو -

**Overwhelm**, *v. t.* : ( ۱ ) اوپر سے بوجھ لاد دینا ؛ حاوی ہوجانا ؛ چھا جانا - ( ۲ ) کچل دینا ؛ دم بھر میں تباہ کردینا ؛ برباد کردینا - ( ۳ ) ( جذبے سے ) بے قابو کردینا - ( ۴ ) (سوالات کی ) بوچھاڑ کردینا ؛ ( سوال کرتے کرتے ) ناک میں دم کردینا ۔

**Overwhelming**, *a.* : ( تعداد یا مقدار کے لحاظ سے ) زبردست ؛ قوی ؛ بیحد ؛ بے پناہ -

**Overwhelmingly**, *adv.* : بے انتہا ؛ بے حد -

**Overwind**, *v. t.* : ( گھڑی میں ) ضرورت سے زیادہ چابی دینا -

**Overwork**, *v. t. & i. & n.*: (۱) بہت زیادہ کام لینا ؛ محنت شاقہ لینا ؛ کام کرتے کرتے تھکا مارنا یا شل کردینا - (۲) کام کرتے کرتے شل ہوجانا ؛ کام کرتے کرتے تھک جانا - (۳) حد سے زیادہ کام -

**Overwrite**, *v. refl. & i.*: لکھی ہوئی چیز پر لکھنا ( مثلاً میشی وغیرہ پر کی تحریر کو چیر کر لکھنا ) ؛ کسی چیز پر لکھنا ؛ بے حد لکھنا ؛ لکھ لکھ کر تھک جانا ؛ کسی موضوع پر ضرورت سے زیادہ لکھنا

**Overwrought**, *a.* : ( ۱ ) بیحد ہیجان میں ؛ بیحد مشتعل - ( ۲ ) ہیجان کا مارا ہوا - ( ۳ ) جس میں بہت زیادہ کام ہو ؛ بہت بھاری کام کا ؛ بہت بھاری نقش و نگار کا -

**Ovi-,ovo-** : ( سابقہ ) لاطینی کے لفظ ovum سے مشتق ہے جس کے معنی انڈے کے ہیں -

*oviduct* : راہ بیضہ -

*oviform* : بیضوی ؛ انڈے کی شکل کا -

*ovitarous* : بیضہ کش ؛ وہ جانور جس کے بچے انڈوں سے نکلتے ہیں -

*oviposit* : انڈے دینا -

*ovipositor* : کیڑوں کی انڈے کی ڈالی -

*ovology* : بیضیات ؛ حیاتیات کی وہ شاخ جس میں انڈوں کے بننے کا ذکر ہوتا ہے -

*ovoviviparous* :- وہ کیڑے جن کے بچے انڈوں سے پیٹ کے اندر نکلتے ہیں -

**Ovi-** : یونانی لفظ ovis سے مشتق ہے جس کے معنی بھیڑ کے ہیں -

*ovibovine*: ایک جانور جو بھیڑ اور بیل کے بین بین ہوتا ہے ؛ میش گاو -

*ovicide* : ( مزاحاً ) قتل میش ؛ میش کشی -

**Ovidian**, *a.* : اویدی ؛ Ovid لاطینی شاعر یا اس کی شاعری کا -

**Ovine**, *a.* : میش ؛ بھیڑ کے متعلق ؛ بھیڑ کا سا -

**Ovoid**, *a. & n.* : ( ۱ ) بیضوی ؛ بیضہ نما - ( ۲ ) بیضوی سطح ؛ بیضوی شکل ؛ بیضوی چیز -

**Ovule**, *n.* : بیضک ؛ انڈا اپنی ابتدائی شکل میں -

**ovular**, *a.*: بیضکی -

**Ovum**, *n.*,(pl.-a). : بیضہ -

**Owe**, *v. t. & i.*: ( ۱ ) مقروض ہونا ؛ مدیون ہونا ؛ قرض دار ہونا - (۲) اخلاقاً پابند ہونا - (۳) ممنون ہونا ؛ زیر بار احسان ہونا - احسان مند ہونا ؛

o. one *a grudge* : کسی شخص سے بیر رکھنا-

**Owenism**, *n.* : اشتراکی نظام جس کا خاکہ Robert Owen (وفات سنہ ۱۸۵۸ ع ) نے تیار کیا تھا -

**Owing**, *pred. a.* : دادنی ؛ قرض ؛ واجب الادا -

*o. to* : بہ سبب ؛ بوجہ ؛ بدولت ؛ باعث -

**Owl**, *n.* : ( ۱ ) الو ؛ بوم ؛ چغد - ( ۲ ) مقطع بیوقوف ؛ احمق آدمی جو دانشمندوں کی سی صورت بنائے - ( ۳ ) ایک قسم کا کبوتر ( o. pigeon ) -

*fly with the o.* : راتوں کو جاگنے کا عادی ہونا -

*o. -light* : جھٹ پٹا ؛ دھندلکا -

*owls to Athens* : الٹے بانس بریلی -

**owlery**, *n.* : وہ جگہ جہاں الو پالے جائیں ؛ الو خانہ -

**owlish**, *a.* : مقطع بیوقوف کا سا ؛ الو کا سا -

**owlishly**, *adv.* : مقطع بیوقوف کی طرح سے -

**Owlet**, *n.* : بومچہ ؛ الو کا پٹھا -

**Own**, *a.* : ( ۱ ) خاص ؛ ذاتی ؛ خود کا ؛ اپنا - ( ۲ ) حقیقی ؛ سگا - ( ۳ ) اپنا ( مال ) ؛ ذاتی ( املاک ) -

*be* one's *o. man* : آزاد ہونا ؛ اپنے دل کا بادشاہ ہونا -

*hold* one's o. : اپنی جگھہ پر جمے رہنا ؛ اپنا اقتدار' حیثیت' قوت وغیرہ برقرار رکھنا -

*of* one's o.: اپنا ذاتی -

*one* one's o. : (عامیانہ) اپنے بل پر ؛ اپنے بوتے پر -

**Own, v. t.** : (۱) مالک ہونا - (۲) (تصنیف ' ملکیت ' ولدیت کا اقرار کرنا ؛ تسلیم کرنا - (۳) ماننا ؛ قائل ہونا ؛ تسلیم کرنا؛ اعتراف کرنا - (۴) (o. to) اقرار (جرم) کرنا؛ (قصور کا) اعتراف کرنا - (۵) سرتسلیم خم کردینا ؛ سر جھکا دینا ؛ چپ چاپ قبول کرلینا -

**o.** *up* : (روز مرہ) صاف صاف اقرار کرلینا (جرم کا)

*the owner* : (بحری روز مرہ) جہاز کا کپتان -

**owner, n.** : مالک -

**ownership, n.** : ملکیت -

**ownerless, a.**: بے مالک کا -

**Ox, n.** (pl. oxen) : بیل ؛ نرگاؤ ؛ بدھیا بیل -

*ox - bird* : ایک چھوٹا سا پرند جس کی پیٹھ سرخ ہوتی ہے -

*ox - eye* : بڑی پھیلی ہوئی آنکھ ؛ گاؤ دیدہ -

*ox - eyed* . : (۱) گاو دیدہ - (۲) پودوں کے نام کا جزو ہوتا ہے -

*ox.- fence, oxer* : مضبوط جنگلہ جس کے ساتھ بیل باڑ ' جھاڑیوں کی باڑ اور کبھی کبھی خندق ہوتی ہے -

*ox -gall* : بیل کا پتہ (جو رنگ سازی میں اور دواءً استعمال ہوتا ہے)

*oxherd* : گوالا ؛ بیلوں کا چرواہا -

*oxhide.* : بیل کی کھال -

*oxlip* : ایک پودا -

*oxtail* : بیل کی دم (جس کا اکثر شوربا پکاتے ہیں)

*the black ox has trod on his foot* : اُسے بڑھاپے نے آلیا ہے ؛ اُسے مصیبت نے آگھیرا ہے -

**Ox -** : (سابقہ) (کیمیا) دیکھو -Oxy-

**Oxal(o)-** : (سابقہ) oxalic acid کے مرکبات کے لئے آتا ہے -

**Oxalic, a.**: wood-sorrel کا -

*o. acid* . اس کا ترشہ -

**Oxford, n.** : (۱) شہر آکسفورڈ - (۲) جامعہ آکسفورڈ -

*O. bags* : بہت ڈھیلا پتلون -

*O. blue* : گہرا نیلا قدرے سرخی مائل رنگ -

*O. clay* : سخت نیلی چکنی مٹی کی تہ جو وسط انگلستان کی پہاڑیوں کے نیچے پائی جاتی ہے -

*O. frame* : تصویر کا چوکھٹا جس کے کونے نکلے ہوں -

*O. man* : آکسفورڈ کا تعلیم یافتہ -

*O. mixture* : گہرے بھورے رنگ کا کپڑا -

*O. movement*: تحریک آکسفورڈ جس کے ذریعے سنہ ۱۸۳۳ء سے کتھولک مذہب کے احیا اور کلیسائے انگلستان میں مذہبی رسوم دوبارہ جاری کرنے کی کوشش کی گئی -

*O. shirting* : ایک قسم کا قمیصوں کا کپڑا -

*O. shoes* : ایک طرح کے نیچے شوز -

*O. Tracts* : دیکھو Tracts -

**Oxide n.** : آکسائڈ ؛ آکسی جن کا ایک مرکب -

**Oxidize, v. t. & i.** : (۱) آکسی جن سے مرکب کرنا ؛ آکسی جن ملانا؛ آکسی جن سے ملنا یا مرکب ہونا - (۲) زنگ آلود کرنا یا ہونا -

*oxidized silver* : (silver sulphide) چاندی جس پر سلور سلفائیڈ کی تہ جم گئی ہو -

**oxidizable, a.** : آکسی جن سے ملنے والا ؛ زنگ خور -

**oxidization, n.** : زنگ آلود ہونا یا کرنا ؛ آکسی جن ملانا یا آکسی جن سے ملنا -

**oxidizer, n.** : آکسی جن سے مرکب کرنے والا ؛ زنگ آفریں -

**Oxonian, a. & n.** : جامعہ آکسفورڈ کا (رکن) ؛ آکسن؛ آکسفورڈ کا قدیم یا موجودہ طالب علم -

**Oxy -** : (۱) یونانی لفظ oxus سے مشتق ہے جس کے معنی نکیلے یا تیز کے ہیں - (۲) کیمیائی اصطلاحات میں یہ سابقہ آکسی جن کا مخفف ہے - (۳) (غیر فصیح) -Hydroxy -

*oxycarpous* : نکیلے پھل والا -

*oxyopia* : غیر طبعی ؛ تیز نظری -

**Oxygen, n.** : آکسی جن -

**oxygenous, a.** : آکسی جنی ؛ آکسی جن کا -

**Oxygenate, v. t.**: (۱) کسی شے میں آکسی جن ملانا ' آکسی جن داخل کرنا - (۲) تنفس کے ذریعہ خون میں آکسی جن شامل کرنا -

**oxygenant, n.** : جس میں آکسی جن ہو -

**oxygenation, n.** : آکسی جن ملانا -

**Oxymoron, n.** : صنعت اجتماع ضدین -

**Oxytone, a. & n.** : (یونانی صرف و نحو) (ایسا لفظ) جس کے آخیر جزو پر زور ہو -

**Oyer, n.**: فوجداری کا مقدمہ (جس کے لئے عدالت دورہ کا اجلاس کرایا جائے) -

o. & *terminer* : اجلاس عدالت کی درخواست دورے کے ججوں کے نام -

**Oyez (- s), oyes ! oyes !**, *int.* : سنو ! سنو ! -

**Oyster, n.** : کستورا مچھلی؛ ایک قسم کا صدفہ جو کھایا جاتا ہے -

o. *-bank*, o. *-bed*: سمندر کا وہ حصہ جہاں کستورے کثرت سے ہوتے ہیں -

o. *-bar* : وہ شراب خانہ جہاں گزک کے طور پر کستورے ملتے ہیں -

o. - *catcher* : صدف گیر (پرند) -

o. *-farm*: کستورے کا کھیت (سمندر کی تہ میں) -

o. - *knife* : کستورا کھولنے کی چھری -

c. - *patty* : کستورا بھرے سموسے -

**Ozocerite, ozokerit, n.**: معدنی موم؛ موم کی قسم کا متحجر گوند جس سے موم بتیاں وغیرہ بنتی ہیں -

**Ozone, (or;odz -), n.**: (۱) اوزون (آکسیجن کی ایک شکل) - (۲) (مجازاً) کوئی شے جو ممد حیات ہو -

**ozonic, a** : اوزونی -

**ozoniferous a.** : پراوزون ؛ اوزون سے مملو -

**ozonize, v. t** : اوزون بننا یا بنانا ؛ اوزون داخل کرنا -

**ozonizer, n**: اوزون داخل کرنے کا آلہ -

**ozonometer n** : اوزون پیما -

# P

**P, p,** letter (pl. Ps, P's): یہ انگریزی حروف تہجی کا سولھواں حرف ہے ' اردو میں ' پ ' کا مرادف ہے -

*Mind your P's and Q's.* : اپنے p اور q کا خیال رکھو ؛ جزئیات کی احتیاط رکھو ؛ اپنے اخلاق و اطوار میں پوری طرح محتاط رہو -

**Pa, n.** = Papa (بول چال)

**Pabulum**, *n.* : غذا ؛ خوراک ؛ کھانا ( اکثر مجازاً ) -
*mental p.* : دماغی غذا ؛ روحانی غذا -
**Paca**, *n.* : ایک کترنے والا جانور ھے جو وسطی اور جنوبی امریکہ میں پایا جاتا ھے -
**Pace**, *n.* : (۱) قدم ؛ گام ؛ ڈگ - (۲) ایک قدم کا فاصلہ ( = تقریباً ۳۰ انچ ) - (۳) دھرا قدم ( ۶۰ انچ ) - (۴) چال ؛ رفتار - (۵) گھوڑے وغیرہ کی کوئی چال - (۶) قدم ( گھوڑے کی ایک خاص چال )- (۷) رفتار (فی منٹ یا فی گھنٹہ )؛ رفتار ترقی-
*go the p.* : (۱) بہت تیز چلنا ؛ تیزرفتار سے چلنا - (۲) دل کھول کر عیاشی کرنا ؛ کھل کھیلنا -
*keep p.* : ساتھ چلنا ؛ برابر چلنا ( نیز مجازاً )
*p. - maker* : وہ سوار یا شخص جو دوڑ میں آگے آگے رہتا ھے جس کی وجہ سے دوسرے تیز دوڑتے ھیں ؛ رفتار مقرر کرنے والا -
*put person through his pp.* : کسی شخص کی قابلیت کا عملی تجربہ کرنا ؛ کام کراکر دیکھنا -
*p. - stick* : دو لکڑیوں کی قینچی جس سے قواعد سکھانے والے قدم ناپتے ھیں ؛ قدم پیما -
**(-) paced**, *a.* : (-) قدم ( مثلاً تیز قدم Quick - paced )
**Pace**, *v. i. & t.* : (۱) چلنا ؛ آھستہ آھستہ چلنا ؛ ٹہلنا ؛ چہل قدمی کرنا - (۲) قدموں سے ناپنا ( فاصلہ ) - (۳) ( گھوڑے کا ) قدم چلنا - (۴) ( کسی سوار کا یا کسی شخص کا ) دوڑ میں آگے آگے رھنا تاکہ دوسرے تیز دوڑیں ؛ رفتار مقرر کرنا -
*Pace, prep., p. tua, p. Smith* : آپ گستاخی معاف کریں ' اسمتھ صاحب گستاخی معاف فرمائیں ( یہ ایسے وقت آتا ھے جب کسی کے خلاف رائے ظاھر کرنی ھو ) -
**Pacer**, *n.* : (۱) ( pace کا اسم فاعل ) چلنے والا وغیرہ - (۲) قدم باز ؛ قدم چلنے والا گھوڑا -
**Pacha**, *n.* : پاشا ؛ اُمرائے ترکی کا خطاب -
*Pachisi*, *n.* : پچیسی ؛ ھندوستان کا مشہور کھیل -
**Pachyderm**, *n.* : (۱) موٹی کھال کا چوپایہ ؛ خصوصاً سم دار چوپایہ جو جگالی نہیں کرتا مثلاً ھاتھی ' گھوڑا وغیرہ - (۲) ٹھس ؛ دیر حس شخص ( جس پر طعن وغیرہ کا اثر بہت کم یا بہت دیر میں ھو ) -
**pachydermatous**, *a.* : موٹی کھال کا ( چوپایہ )؛ دیرحس-
**Pacific**, *a.* : (۱) صلح کا ؛ امن کا ؛ امن پسندانہ ؛ صلح جویانہ - (۲) صلح کل ؛ امن پسند -
*The P. (Ocean)* : بحرالکاھل -
**pacifically**, *adv.* : صلح جویانہ ؛ امن پسندانہ طریقے سے -
**Pacification**, *n.* : (۱) ٹھنڈا کرنا ؛ فرو کرنا (غصہ ' شورش وغیرہ) امن و امان قائم کرنا ؛ تالیف قلوب - (۲) معاھدۂ صلح ؛ صلح نامہ -
**pacificatory**, *a.* : مصالحت کا ؛ تالیف قلوب کا -
**Pacificism, pacifism**, *n.* مذھب امن ؛ امن پسندی ( یہ عقیدہ کہ دنیا میں جنگ کا خاتمہ کر دینا ضروری ھے اور ممکن بھی ) -
**Pacificist, pacifist**, *nn.* : مذھب امن کا پیرو ؛ امن پسند -
**Pacify**, *v. t.* : ٹھنڈا کرنا ؛ فرو کرنا (غصہ ' شورش وغیرہ) ؛ امن و امان قائم کرنا ؛ تالیف قلوب کرنا -
**Pack**, *n.* : (۱) بقچہ ؛ پشتارہ ؛ گٹھری ؛ گٹھر ؛ پوٹ - (۲) مختلف اشیا کا پیمانہ ؛ گٹھا ؛ بار - (۳) مجموعہ ؛ انبار ؛ منڈلی - (۴) ( شکاری کتوں ' بھیڑیوں کا ) غول ؛ ( پرندوں کا ) جھنڈ - (۴) ( رگبی ' فٹ بال ) forward کھیلنے والے - (۵) تاش کی گڈی- (۶) برف کے تیرنے والے بڑے بڑے قطعے یا جزیرے (قطبین کے سمندر میں) - (۷) مچھلی ' پھل وغیرہ کی مجموعی مقدار جو ڈبوں میں بند کی جائے ( ایک فصل یا ایک خاص میعاد میں ) ؛ پارسلوں کی مجموعی مقدار -
*p. - drill* : فوجی سزا جس میں سپاھی کو پورا سامان جنگ لاد کر ٹہلنا پڑتا ھے -
*p. - horse* : لدو گھوڑا ؛ بار بردار گھوڑا -
*packman* : پھیری والا -
*p. - saddle* : خرجی -
*packthread* : سُتلی ؛ ڈوری -
**Pack**, *v. t. & i.* :- (۱) باندھنا (سامان ' اسباب ' گٹھری ' پشتارہ ' پوٹ وغیرہ) (۲) ( سامان ' اسباب وغیرہ کا ) بندھنا ؛ بندھ سکنا ؛ تہ ھونا ؛ تہ ھو سکنا ؛ لپیٹنا ؛ کسنا (بستر وغیرہ) ؛ تہ کرکے رکھنا ؛ چیزوں کو صندوق وغیرہ میں بند کرنا ' سنگوانا - (۳) ( گوشت وغیرہ کو ) ڈبوں میں بند کرنا - (۴) ٹھونس دینا ؛ کھچا کھچ بھر دینا - (۵) ( جہاز رانی ) سارے بادبان کھول دینا ( *p. on all sail* ) - (۶) کتوں کے غول بنانا - (۷) تاش کے پتوں کی گڈی بنانا - (۸) مجتمع ھونا ؛ ھجوم ھونا ؛ (جانوروں کا) غول یا جھنڈ بنانا - (۹) لپیٹنا ؛ باندھنا ؛ کسنا ( کسی چیز سے ) - (۱۰) (طبی) (جسم وغیرہ کو گیلے کپڑے میں) لپیٹنا - (۱۱) (صندوق یا تھیلے وغیرہ میں) کپڑے رکھنا ؛ بھرنا - (۱۲) جانور پر بوجھ لادنا - (۱۳) ( اپنا سامان لے کر ) بھاگ جانا ؛ گٹھری سمیت بھاگ کھڑا ھونا - (۱۴) انتخاب کرنا (جوری وغیرہ کا) تاکہ حسب منشا فیصلہ ھو -
*p.* (person) *off* : (کسی کو) بھیج دینا -
*send a person packing* : کسی شخص کو فوراً برطرف کردینا ؛ کھڑے کھڑے نکال دینا -
**Package**, *n.* : (۱) پشتارہ ' بقچہ ؛ گٹھری ؛ گٹھر ؛ بنڈل - (۲) صندوق ' بکس ( جس میں سامان بند ھا ھوا ھو ) -
**Packer**, *n.* : (۱) باندھنے والا وغیرہ ( Pack کا اسم فاعل ) - (۲) وہ شخص جو گوشت پھل وغیرہ کو ڈبوں میں بھرتا ھے - (۳) گوشت وغیرہ ڈبوں میں بھرنے کی مشین -
**Packet**, *n.* : چھوٹا بنڈل ؛ چھوٹا پارسل ؛ پلندہ ؛ پیکٹ -
*p. (-boat)* : ڈاک کا جہاز یا کشتی -
**Packing**, *n.* : سامان وغیرہ باندھنا -
*p. - needle* : موٹا سوا ؛ تھیلے سینے کا سوا -
*p. - sheet* : (۱) بنڈل وغیرہ باندھنے کا کپڑا - (۲) گیلا کپڑا جو پانی کے علاج میں کام آتا ھے -
**Pact**, *n.* : عہد و پیمان ؛ معاھدہ ؛ عہد نامہ ؛ صلح نامہ -
*P. of Locarno* : دیکھو Locarno -
**Pad** *n.* : (۱) ( عامیانہ ) سڑک ؛ راہ ؛ شارع عام - (۲) سبک رو گھوڑا ؛ اسپ سبک خرام ( P. -nag )
*gentleman of the p., knight of the p., squire of the p.* : قزاق ؛ رھزن -
**Pad**, *v. t & i.* : پیدل چلنا ؛ پیدل سفر کرنا -
*p. it, p. the hoof* : ( عامیانہ ) پیدل چلنا ؛ پیادہ سفر کرنا -

**Pad,** *n.* : (۱) زین ؛ ( بے لکڑی کی ) نرم کاٹھی - (۲) کاٹھی کا وہ حصہ جس میں زیر بند باندھتے ھیں - (۳) گدا ؛ گدی ؛ تکیہ - (۴) (کرکٹ وغیرہ میں جسم کو چوٹ سے بچانے کے) پیڈ - (۵) (خط کے کاغذ وغیرہ کا ) پیڈ - (۶) (بعض چوپایوں کے) پیر کی نرم گدی ؛ تلوا - (۷) ( لومڑی اور خرگوش وغیرہ کا ) پنجہ - (۸) آلات وغیرہ کا گدی دار خانہ -

**Pad,** *v. t.* : (۱) گدے کی تہہ دینا ؛ اندر گدا رکھنا - (۲) (جملے وغیرہ میں ) بے کار الفاظ بھر دینا ؛ بھرتی کے الفاظ لانا ؛ حشو و زوائد بھر دینا -

*padded cell* : پاگل خانے کی وہ کوٹھی جس کی دیواروں میں گدوں کی تہہ ھوتی ھے تاکہ پاگل سر نہ ٹکرا لیں -

**padding** *n.* : (۱) گدا وغیرہ ( جس کی تہہ دی جائے ) - (۲) بھرتی ( کے الفاظ ) -

**Pad,** *n.* : ایک ہلکی دھری ٹوکری ( جو پھلوں وغیرہ کا پیمانہ ھے ) -

**Paddle,** *n.* : (۱) بیلچہ - (۲) ( کشتی چلانے کے ) چپو - (۳) وہ تختہ جو جہاز چلانے کی چرخی میں لگا ھوتا ھے - (۴) بیلچے یا چپو کی شکل کا کوئی اوزار - (۵) ( حیوانیات ) مچھلی کا پر یا پنکھ یا کچھوے وغیرہ کے پیر -

*double p.* : دو پھلا چپو -

*p.-box* : مندرجہ ذیل چرخی کے بالائی حصے کا ڈھکنا -

*p.-wheel* : جہاز چلانے کی چرخی جس کے محیط میں تختے لگے ھوتے ھیں اور پانی کو ڈھکیلتے ھیں -

**Paddle,** *v. i. & t. & n.* : (۱) ( مچھلی کا پر یا پنکھ سے ) تیرنا - (۲) چپو سے کشتی چلانا - (۳) آھستہ آھستہ کشتی کھینا - (۴) کشتی کی کھوائی ؛ کشتی کھینے کی ایک باری -

*p. one's own canoe* : اپنی ناؤ آپ کھینا ؛ اپنا کام آپ کرنا -

**Paddle,** *v. i.* : (۱) اُتھلے پانی میں پاؤں سے چھپ چھپ کرنا ؛ پانی میں کھیلنا - (۲) ( کسی چیز پر ) انگلیوں سے تھپ تھپ کرنا - (۳) بچوں کی طرح ڈگمگا کر چلنا -

**Paddock,** *n.* : (۱) چھوٹا سا میدان یا کھیت ( خصوصاً وہ جو گھڑ سال کے اندر ھو ) - (۲) گھڑ دوڑ کے میدان کا وہ حصہ جہاں دوڑنے سے پہلے گھوڑے جمع ھوتے ھیں -

**Paddock,** *n.* : ( مقامی ' قدیم ) مینڈک ؛ غوک -

**Paddy,** *n.* : ( بول چال ) آئرستان کا رھنے والا ؛ آئرستان کے باشندوں کا لقب -

**Paddy,** *n.* : دھان ؛ بن کٹے چاول -

**Paddy, paddywhack,** *nn.* : ( بول چال ) غصہ ؛ طیش -

**Padishah, padshah,** *n.* : بادشاہ ( خصوصاً ) شاہ ایران ؛ اھل یورپ سلطان ترکی کو بھی کہتے ھیں -

**Padlock,** *n. & v. t.* : (۱) قفل - (۲) قفل لگانا ؛ قفل بند کرنا ؛ قفل کرنا -

*Padre,* *n.* : پادری -

*Padrone,* *n.* : (۱) بحر روم کے تجارتی جہاز کا کپتان - (۲) ( عامیانہ ) بھری و بری فوج - (۳) وہ اطالوی شخص جو بھیک منگے گویوں اور لڑکوں کو نوکر رکھ کر اُن سے بھیک منگواتا ھے ؛ گداگری کا کاروبار چلانے والا - (۴) اطالوی مالک سرائے -

**padronism,** *n.* : گداگری کا کاروبار -

**Paduasoy,** *n.* : ابھری ھوئی دھاریوں کا ریشمی کپڑا جو اٹھارویں صدی میں بہت پہنا جاتا تھا -

**Paean,** *n.* : (۱) مناجات شکر ؛ نغمۂ شکر ( اصل میں وہ بھجن جو یونانی دیوتا *Apollo* یا *Artemis* کی شان میں گایا جاتا تھا ) - (۲) نغمۂ فتح -

**Paederasty, pederasty,** *n.* : امرد بازی ؛ لواطت -

**Paedo-, pedo-** : (جزو ترکیبی بمعنی) بچہ (جیسے *Paedobaptism* بچے کا بپتسمہ ) -

**Paeon,** *n.* : ( عروض ) بیان ( چار بول کا ایک رکن جس میں کسی ایک بول پر زور ھوتا ھے اور تین پر نہیں ھوتا ) -

**paeonic,** *a.* : اس رکن کے متعلق ؛ بیانی -

**Pagan,** *n.* : (۱) غیر اھل کتاب - (۲) تاریک خیال یا غیر شائستہ شخص -

**pagandom** *n.* : (۱) غیر اھل کتابی - (۲) غیر اھل کتاب کی جماعت یا دنیا -

**paganism,** *n.* : (۱) غیر اھل کتاب ھونا - (۲) تاریک خیالی -

**paganish,** *a.* : (۱) کافرانہ - (۲) تاریک خیال کا -

**paganize,** *v. t. & i.* : غیر اھل کتاب کے رنگ میں رنگنا یا رنگا جانا ؛ کافر بننا یا بنانا -

**Page,** *n.* : (۱) کم عمر خدمت گار عموماً وردی پوش جس کے ذمہ چھوٹے موٹے کام ھوتے ھیں - (۲) امرا کا کم عمر خدمتگار - (۳) ( تاریخ ) وہ لڑکا جو نائٹ ( بانکا سردار ) بننے کا امیدوار ھو اور اس امیدواری میں کسی نائٹ کی خدمت میں ھو -

*p. of honour, of the presence* : شاھی خاندان کے مختلف عہدہ داروں کے خطابات -

**pagehood, pageship.** *nn.* : خواص گری ؛ خراص گری کا عہدہ -

**Page,** *n.* : (۱) صفحہ - (۲) وہ واقعہ جو صفحۂ تاریخ پر درج کرنے کے لائق ھو ؛ یادگار واقعہ -

**Page,** *v. t.* : صفحے ڈالنا ؛ صفحوں کے نمبر ڈالنا -

**Pageant,** *n.* : (۱) شاندار جلوس یا تماشا ؛ پرشکوہ منظر - (۲) سوانگ ( اسٹیج یا چلتی ھوئی گاڑی میں ) - (۳) ( مجازاً ) محض دکھاوا ؛ خالی خولی تماشا -

**Pageantry,** *n.* : (۱) دھوم دھام ؛ طمطراق - (۲) محض دکھاوا ؛ خالی خولی تماشا -

**Pagett, M. P.,** *n.* : وہ سیاح جو چند روز کے قیام میں کسی ملک کے مفصل حالات معلوم کرنا چاھتا ھو ( کپلنگ کی تصنیف کا ایک کیرکٹر ) -

**Paginal,** *a.* : (۱) صفحوں کا ؛ صفحوں کے متعلق - (۲) صفحہ وار ؛ صفحہ بہ صفحہ -

**paginary,** *a.* : صفحہ وار -

**Paginate,** *v. t.* : صفحے لگانا ؛ صفحوں کے نمبر ڈالنا -

**pagination,** *n.* : صفحے لگانا ؛ صفحوں کے نمبر ڈالنا -

**Pagoda,** *n.* : (۱) مخروطی شکل کا مندر ( ھندوستان ' چین وغیرہ میں ) - (۲) مندر کی شکل کا کھلونا ؛ مندر کی شبیہ - (۳) ایک سونے کا سکہ جو کسی زمانے میں جنوبی ھندوستان میں چلتا تھا ؛ پگوڈا -

*p.-tree* : ( استعارتاً ) پگوڈا کا درخت ؛ وہ فرضی درخت جس سے پگوڈا کے سکے جھڑتے ھیں -

*shake the p.-tree* : ھندوستان میں روپیہ بٹورنا ؛ بہت جلد روپیہ کمانا -

**Pagurian,** *a. & n.* : (۱) ایک قسم کا کیکڑا ( *hermit-crab* ) ؛

(۲) اس کپڑے کے متعلق -

**Pah**, *int.* : (نجائیہ) (اظہار نفرت و حقارت کے لئے) آخ تھو ؛ لا حول ولا قوۃ -

**Pha**, *n.* : بلوچستان کا دیسی قلعہ -

**Paid** : دیکھو Pay -

**Pail**, *n.* : (۱) گگرا ؛ دودھ وغیرہ کا لکڑی یا دھات کا برتن - (۲) پانی وغیرہ کی وہ مقدار جو ایک گگرے میں آ سکے -

**pailful**, *n.* : گگرا بھر -

**Paillasse, palliasse**, *n.* : پلنگ کا گدا (جس میں پیال یا خشک گھاس بھری ہو) -

**Paillette**, *n.* : (۱) کسی چمکدار دھات کا ٹکڑا جو مینا کاری میں کام آتا ہے - (۲) سلمہ ستارہ -

**Pain**, *n.* : (۱) دکھ ؛ درد ؛ تکلیف ؛ الم ؛ ایذا - (۲) (جمع) دردِ زہ - (۳) (جمع) زحمت ؛ محنت ؛ مشقت - (۴) سزا (مثلاً pp. & penalties) -

*get (a thrashing &c.) for one's pp.* : محنت کے صلے میں مار کھانا -

*on p. of death, under p. of death* : سزائے موت کے خطرہ میں پڑ کر -

*p.-killer* : دافع درد -

*painstaking* : محنتی ؛ محنت شعار ؛ جفاکش -

*pp. and penalties* : سزائیں -

*take pp., to be at the pp. of (doing something)* : زحمت گوارا کرنا ؛ مشقت اٹھانا ؛ محنت کرنا -

**painful**, *a.* : تکلیف رساں ؛ ایذا رساں ؛ تکلیف دہ ؛ پر درد -

**painfully**, *adv.* : تکلیف دہ طور پر ؛ اذیت کے ساتھ -

**painfulness**, *n.* : تکلیف دہ ہونا ؛ پر درد ہونا -

**painless**, *a.* : درد سے خالی ؛ جس میں درد بالکل نہ ہو ؛ بے تکلیف -

**painlessly**, *adv.* : بغیر تکلیف کے ؛ بغیر درد کے -

**painlessness**, *n.* : درد سے خالی ہونا ؛ بے تکلیف ہونا -

**Pain**, *v. t.* : تکلیف پہنچانا ؛ ایذا دینا ؛ اذیت دینا ؛ دکھ دینا ؛ دل دکھانا ؛ متالم کرنا -

**Paint**, *n.* : (۱) رنگ ؛ روغن - (۲) غازہ ؛ پوڈر -

*luminous p.* : دیکھو Luminous -

**Paint**, *v. t.* : (۱) رنگین یا روغنی تصویر کھینچنا ؛ تصویر اتارنا ؛ شبیہ کھینچنا ؛ مصوری کرنا ؛ نقاشی کرنا - (۲) نقش و نگار بنانا ؛ نقش و نگار سے آراستہ کرنا (دیوار وغیرہ کو) - (۳) (کسی واقعے کی) لفظوں میں تصویر کھینچنا ؛ نقشہ کھینچنا - (۴) رنگنا ؛ رنگ کرنا ؛ روغن کرنا ؛ رنگ پھیرنا - (۵) غازہ ملنا ؛ پوڈر ملنا (چہرے پر) -

*he is not so black as he is painted* : وہ ایسا برا نہیں ہے جیسا دکھایا گیا -

*Painted Lady* : نارنجی رنگ کی تتلی جس پر سیاہ چتیاں ہوتی ہیں -

*paint out* : کسی چیز کو مٹانے کے لیے اس پر رنگ پھیرنا -

*p. the town red* : (رنگ رلیوں سے) شہر میں ہنگامہ برپا کر دینا ؛ اودھم مچا دینا -

**painting**, *n.* : (۱) نقاشی ؛ مصوری - (۲) رنگ سازی -

(۳) تصویر ؛ نقش ؛ شبیہ -

**Painter**, *n.* : (۱) نقاش ؛ مصور - (۲) رنگ ساز -

*p.'s colic* : قولنج کا عارضہ جو اکثر رنگ سازوں کو سیسے سے کام کرنے کی وجہ سے ہو جاتا ہے -

**paintress**, *n.* : (۱) نقاشہ ؛ مصورہ - (۲) رنگ ساز عورت -

**Painter**, *n.* : (۱) وہ رسی جو کشتی کے اگلے حصے میں بندھی ہوتی ہے اور اسے جہاز سے اٹکانے کے کام آتی ہے -

*cut the p.* : (کسی نو آبادی کا مادر وطن سے) قطع تعلق کرنا -

**Painty**, *a.* : (۱) رنگ کا ؛ روغن کا - (۲) وہ تصویر جس پر زیادہ رنگ تھپ گیا ہو ؛ رنگ تھپی (تصویر) -

**Pair**, *n.* : (۱) جوڑا ؛ جوڑی ؛ جوڑ - (۲) انگریزی میں ان دو چیزوں کے لیے آتا ہے جو بالکل یکساں ہوں اور آپس میں جڑی ہوئی ہوں جیسے a p. of scissors یا جیسے a p. of trousers یعنی قینچی (اردو میں لفظ pair کا ترجمہ نہیں کرنا چاہئے) - (۳) وہ عورت مرد جن کی آپس میں نسبت یا شادی ہو گئی ہو ؛ منگیتر جوڑا ؛ میاں بیوی - (۴) نر مادہ کا جوڑا - (۵) گھوڑوں کی جوڑی ؛ دو گھوڑے جو اکھٹے جتتے ہیں (مثلاً p. of horses) - (۶) (پارلیمنٹ کی اصطلاح میں) انتخابات میں دونوں امیدواروں کی طرف سے ایک ایک رائے دہندہ جو باہمی رضامندی سے غیر حاضر رہے ؛ غیر حاضر جوڑا (رائے دہندوں کا) (جیسے cannot find a p. جوڑا نہیں ملتا ؛ دوسری طرف کا کوئی شخص نہیں ملتا جو انتخاب میں غیر حاضر رہے) - (۷) ساتھی یا جوڑ کی چیز ؛ جوڑا ؛ جوڑی (جیسے the p. of this sock اس موزے کا جوڑا ؛ اس کے ساتھ کا موزہ) -

*p.-horse* : گھوڑوں کی جوڑی کا -

*p.-oar* : دو چپوؤں کی کشتی -

**Pair**, *v. t. & i.* : (۱) جوڑے یا جوڑیاں ملانا ؛ جوڑوں یا جوڑیوں میں تقسیم کرنا ؛ جوڑے یا جوڑیاں ملنا ؛ جوڑے یا جوڑیوں میں تقسیم ہونا - (۲) جوڑا ملانا یا ملنا ؛ (عاشق و معشوق یا دولہا دلہن کا) شادی کرنا ؛ شادی ہونا - (۳) (جانور کا) اپنا نر یا مادہ ڈھونڈ لینا ؛ جوڑا بنا لینا - (۴) (پارلیمنٹ) انتخابات میں دونوں امیدواروں کی طرف سے ایک ایک رائے دہندہ کا باہمی رضامندی سے غیر حاضر ہونا - (۵) (بول چال) شادی کرنا -

*p. off* : (۱) دو دو الگ کرنا ؛ جوڑوں میں تقسیم کرنا - (۲) جوڑے بنا کر جانا - (۳) دو دو مل کر چلے جاؤ -

**Pajamas**, *n.* : دیکھو Pyjamas -

**Pal**, *n. & v. i.* : (۱) (عامیانہ) رفیق ؛ دوست - (۲) ملنا جلنا ؛ ساتھ اٹھنا بیٹھنا ؛ صحبت میں رہنا -

*p. up with* : ملنا جلنا ؛ ساتھ اٹھنا بیٹھنا ؛ صحبت میں رہنا -

**Palace**, *n.* : (۱) بادشاہ ؛ اسقف اعظم یا اسقف کی سرکاری قیام گاہ ؛ محل شاہی ؛ ایوان اسقف - (۲) عالی شان عمارت ؛ محل ایوان - (۳) شاندار ہوٹل ؛ تماشا گاہ وغیرہ -

*gin-p.* : دیکھو Gin -

*p. car* : ریل کا پر تکلف ڈبہ -

**Paladin**, *n.* : (۱) شارلیمین کے دربار کے بارہ سرداروں میں سے کوئی سردار - (۲) قرونِ وسطیٰ کا بانکا (نائٹ) جو مہم کی تلاش میں پھرا کرتا تھا ؛ جہاں گشت بانکا -

**Palaeo-, Paleo-** : یہ دونوں سابقے یونانی لفظ Palaios سے

مشتق ھیں بمعنی " قدیم " -

*palaeoarctic* : دنیائے قدیم کے شمالی حصے کے متعلق -

*palaeocrystic*: قدیم برف کا ؛ جو قدیم الایام سے منجمد ھے -

*palaeography*: کتبہ خوانی؛ قدیم کتبوں اور تحریروں کے پڑھنے کا فن -

*palaeographer* : کتبہ خواں -

*palaeographic* : کتبہ خوانی کا -

*palaeolithic* : قدیم حجری (عہد) ؛ (وہ عہد) جب پتھر کے بن گھڑے ارزار استعمال ھوتے تھے -

*palaeontology*:- معدوم شدہ جانوروں اور پودوں کا علم؛ معدومیات -

*palaeontological* : معدومیاتی -

*palaeontologist.* : ماہر معدومیات -

*palaeothere* : ایک معدوم شدہ جانور جو سور اور گینڈے دونوں سے مشابہ تھا -

*palaeozoic*: - (۱) ابتدائی دور حیات کا ؛ حیات قدیم کے متعلق (۲) طبقات ارض کے دور اولین کا -

**Palaestra, palestra,** *n.* : ورزش گاہ ؛ کشتی وغیرہ کی تربیت گاہ -

**Palafitte,** *n.* : وہ قبل تاریخ جھونپڑیاں جو سوئستان اور شمالی اطالیہ کی جھیلوں میں کھمبوں پر کھڑی کی گئی تھیں -

**Palankeen, -nquin,** *n.* : (۱) پالکی ؛ میانہ ؛ نفس - (۲) (بیجا استعمال) پالکی گاڑی ؛ بند بگھی -

**Palatable,** *a.* : (۱) خوش ذائقہ ؛ خوش مزہ ؛ لذیذ ؛ مزے دار ؛ مزے کا - (۲) (مجازاً) مرغوب ؛ خوش گوار ؛ پسند یدہ

**palatably,** *adv.*: خوش گوار طور پر وغیرہ -

**Palatal,** *a.* & *n.* : (۱) تالو کے متعلق ؛ تالو کا ؛ حنکی - (۲) (صوت) حنکی ؛ (وہ آواز) جو تالو سے نکلے -

**Palate,** *n.* : (۱) تالو ؛ حنک - (۲) مزہ ؛ ذائقہ - (۳) ذوق ؛ مذاق -

*bony* or *hard p.* : تالو کا اگلا حصہ -

*soft p.* : تالو کا پچھلا حصہ -

*cleft p.* : حنک مشقوق -

**Palatial,** *a.* : (۱) محل جیسا - (۲) عالیشان ؛ شاندار -

**Palatinate,** *n.*: count palatine خود مختار ریاست (وہ علاقہ جو کے زیر نگیں ھو ) -

*The (Rhine) P.*: خود مختار ریاست (رھائن جو سلطنت جرمنی کی ایک قدیم ریاست ھے) جو count palatine کے زیرنگیں تھی -

**Palatine,** *a.* & *n.* : (۱) امیر مختار ؛ خود مختار رئیس ؛ وہ امیر جس کو اپنی قلمرو میں شاھی اختیارات حاصل ھوں (نیز Count P.) - (۲) زنانہ سموری گلوبند -

*County P.* : خود مختار ضلع ( انگلستان میں اب لنکا شائر اور چے شائر ھیں )

**Palatine,** *a.* & *n.* : (۱) حنکی ؛ تالو کا - (۲) (جمع) تالو کی ھڈیاں -

*p. bones* : تالو کی ھڈیاں -

**Palaver,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) پنچایت ؛ مشورہ ؛ گفت و شنید (خصوصاً اھل افریقہ ؛ دوسری غیر متمدن قوموں اور تاجروں کے درمیان ) - (۲) بکواس ؛ بک بک - (۳) خوشامد ؛ چاپلوسی ؛ تملق ؛ چرب زبانی - (۴) بکنا ؛ بک بک کرنا ؛ بکواس کرنا - (۵) خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی کرنا ؛ روغن قاز ملنا ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنا ؛ بہلانا ؛ پھسلانا -

**Pale,** *n.* : (۱) باڑ یا جنگلے کا ڈنڈا - (۲) احاطہ ؛ حدود - (۳) (نقابت) عمودی پٹی جو ڈھال کے بیچ میں ھوتی ھے -

*beyond the p.* : بیرون حدود ؛ حدود کے باھر -

*within the p.* : اندرون حدود ؛ حدود کے اندر -

*the English P.*: (تاریخ) آئرستان کا وہ علاقہ جو انگلستان کی قلمرو میں تھا -

**Pale,** *a.* : (۱) پیلا ؛ ھلکا زرد - (۲) ھلکے رنگ کا - (۳) ماند ؛ بے رونق ؛ پھیکا ؛ بے آب -

*p. - face* : زرد رو ؛ پیلے چہرے والا ( کہا جاتا ھے کہ شمالی امریکہ کے دیسیوں نے یہ نام اھل یورپ و دیگر سفید رنگ والے اشخاص کے لئے رکھا ھے ) -

**palely,** *adv.* : پیلے پن سے ؛ بے رونقی سے -

**paleness,** *n.* : پیلا پن ؛ بے رونقی ؛ ماند پن ؛ پھیکا پن -

**Pale,** *v. i.* & *t.*: (۱) پیلا ھو جانا ؛ پیلا پڑ جانا - (۲) (مجازاً) (کسی چیز کے سامنے) ماند ھو جانا ؛ بے آب ھو جانا ؛ پھیکا پڑ جانا ؛ بے رونق ھو جانا - (۳) پیلا کر دینا ؛ بے رونق یا بے آب کر دینا ؛ ماند کر دینا -

**Paletot,** *n.* : فرغل ؛ چوغہ (زنانہ یا مردانہ) -

**Palette,** *n.* : (۱) (مصور کی) رنگ کی تختی ؛ وہ تختی جس پر مصور رنگوں کی آمیزش کرتا ھے - (۲) وہ رنگ جو کوئی مصور عموماً یا کسی خاص موقع پر استعمال کرتا ھے -

*p. knife* : وہ چاقو یا چھری جس سے مصور رنگ ملاتے ھیں ؛ رنگ ملانے کی چھری -

**Palfrey,** *n.* : (قدیم ؛ شاعرانہ) زنانہ سواری کا گھوڑا -

**Pali,** *n.* : پالی ؛ پالی زبان ؛ وہ زبان جس میں بودھ مت کی دینی کتابیں ھیں -

*Palikar,* *n.* : یونانی اور البانی بے قاعدہ فوج کا سپاھی (خصوصاً اس فوج کا جس نے یونان کی جنگ آزادی میں حصہ لیا تھا ) -

**Palimpsest,** *n.* & *a.*: (۱) وہ کاغذ وغیرہ جس کی اصل عبارت مٹ گئی ھو یا مدھم ھو گئی ھو اور اسی کے اوپر دوسری عبارت لکھی گئی ھو - (۲) ایسا عمل کیا ھوا (کاغذ وغیرہ) -

**Palindrome,** *n.* & *a.*: مقلوب مستوی ؛ مقلوب ؛ وہ لفظ یا شعر جو الٹ کر پڑھنے سے بھی جوں کا توں رھے -

**palindromic,** *a.* : صنعت تقلیب میں ؛ صنعت تقلیب کا -

**Paling,** *n.* : جنگلہ ؛ کٹہرا ؛ باڑ -

**Palingenesis,** *n.*: (۱) (لغوی اور مجازی معنی میں) نئی زندگی پانا یا بخشنا ؛ احیا - (۲) تجدید ؛ ازسرنو اٹھنا یا اٹھنا ؛ رواج دینا یا رواج پانا - (۳) (حیاتیات) آبائی خصوصیات کا بجنسہ عود کرنا -

**palingenetic,** *a.* : آبائی خصوصیات کے عود کے متعلق -

**Palinode,** *n.* : وہ نظم جس میں شاعر اپنی کسی گذشتہ نظم کے خیالات کی تردید کرے ؛ اپنی نظم کا رد -

**Palisade,** *n.* &*v. t.* : (۱) جنگلہ ؛ باڑ ؛ کٹہرا - (۲) (فوج) مضبوط چوب یا لٹھا - (۳) جنگلہ لگانا ؛ کٹہرا لگانا ؛ باڑ لگانا -

**Palish,** *a.* : کسی قدر پیلا ؛ پیلا سا ؛ زردی مائل -

**Pall,** *n.* : (۱) جنازے کی چادر ؛ تابوت کی چادر ؛ قبر کی چادر

( یہ کپڑا عام طور پر سیاہ ' سفید یا ارغوانی مخمل کا ہوتا ہے )- (۲) ( مجازاً ) چرغہ ؛ چغہ ؛ جبہ - (۳) پوپ وغیرہ کا جبہ ؛ اونی پوشاک جو پوپ اور بعض عمائد کلیسا پہنتے ہیں -

*p.-bearer* : جنازے کا چادر بردار؛ وہ شخص جو تابوت کی چادر کا کونہ پکڑ کر جنازے کے ساتھہ چلے -

**Pall**, *v. i. & t.* : ( ۱ ) بے کیف ہوجانا ؛ بد حظ ہوجانا ؛ بے لطف ہوجانا ؛ بے مزہ ہوجانا - ( ۲ ) ( غذا کی زیادتی یا زیادہ متواتر استعمال وغیرہ کا ) طبیعت کو بد حظ کردینا ؛ بد مزہ کردینا ؛ منہ پھیر دینا -

*p. up(on)* : بد خط ہوجانا ؛ بے مزہ ہوجانا ؛ بے لطف ہوجانا-

**Palladian**, *a.* : پالادی طرز کی ؛ نقلی کلاسیکی طرز کی ( یہ طرز سولھویں صدی میں اطالوی ماہر تعمیر پالادی اونے امجاد کیا تھا)-

**Palladium**, *n.* : ( ۱ ) پالادیم ؛ پالاس کا بت ( اس کے متعلق یہ عقیدہ تھا کہ شہر ترا ے کی بقا و بہبود اس پر منحصر ہے ) - ( ۲ ) حفاظت کی تدبیر ؛ تحفظ کا ذریعہ -

**Palladium**, *n.* : پلادیم ؛ پلا تینم کی ایک سفید اور سخت دھات-

**Pallet**, *n.* : گدا ( جس میں پیال یا خشک گھاس بھری ہو ) -

**Pallet**, *n.* : ( ۱ ) تھاپی ( جس سے کمہار وغیرہ کام لیتے ہیں ) - ( ۲ ) رنگ کی تختی ( جس پر مصور رنگوں کی آمیزش کرتا ہے)- ( ۳ ) مشین میں وہ پرزہ جو پہیے کی حرکت بدلنے کے کام آتا ہے؛ پالت - ( ۴ ) ارگن باجے کا کھل مُندن -

**Palliasse**, *n.* : دیکھو Paillasse -

**Palliate**, *v. t.* : ( ۱ ) ( مرض میں ) تخفیف کرنا ؛ تسکین پہنچانا - ( ۲ ) ( توجیہ وغیرہ سے ) جرم کو خفیف ثابت کرنا ؛ در گذر کے قابل قرار دینا -

**palliation**, *n.* : مرض میں تخفیف ؛ تسکین ؛ جرم کو خفیف ثابت کرنا -

**Palliative**, *a. & n.* : ( ۱ ) ( مرض میں ) تخفیف پیدا کرنے والی یا مسکن ؛ شدت کو کم کرنے والی ( تدبیر یا دوا ) - ( ۲ ) جرم کو خفیف ثابت کرنے والی -

**Pallid**, *a.* : پیلا ؛ ہلکا زرد ؛ ماند ؛ بے رونق ؛ پھیکا -

**pallidly**, *adv.* : پیلے پن سے ؛ بے رونقی سے ؛ پھیکے پن سے -

**pallidness**, *n.* : پیلا پن ؛ ماند پن ؛ پھیکا پن -

**Pallium**, *n.* : ( ۱ ) مستطیل چوغہ یا فرغل ( خصوصاً جو یونانی پہنا کرتے تھے ) ؛ یونانی چوغہ - ( ۲ ) اسقف اعظم کا جبہ - ( ۳ ) گھونگے وغیرہ کی رہ تہ جو کھال کی طرح ہوتی ہے -

**Pall-mall**, *n.* : ( ۱ ) گیند چھلا ( ایک کھیل کا نام ) ( ایک لمبی بلی میں ایک چھلا لٹکا کر اس کے اندر سے گیند کو گزارتے ہیں)-

*P. M.* : ( ۱ ) لندن کی مشہور سڑک جس پر بہت سے کلب واقع ہیں- ( ۲ ) دفتر امور جنگ ( جو پہلے اس سڑک پر واقع تھا)-

**Pallor**, *n.* : ( ۱ ) پیلا پن ؛ ہلکی زردی - ( ۲ ) ماند پن ؛ بے رونقی ؛ پھیکا پن -

**Palm**, *n.* : ( ۱ ) کھجور ' نخل یا اس قسم کا کوئی درخت - ( ۲ ) کھجور کی شاخ جو فتح کی علامت ہے - ( ۳ ) کمال؛ امتیاز؛ انعام یا تمغہ جو اس کے صلے میں دیا جاے - ( ۴ ) دوسرے درختوں کی شاخیں جو شمالی ممالک میں کھجور کی شاخوں کی جگھہ استعمال ہوتی ہیں ( خصوصاً Palm Sunday کے موقع پر ) -

*bear the p.* : غالب آنا ؛ کمال حاصل کرنا ؛ امتیاز حاصل کرنا ؛ انعام وغیرہ پانا -

*p. -oil* : ( ۱ ) کھجور وغیرہ کا تیل - ( ۲ ) ( عامیانہ ) رشوت ؛ زر رشوت -

*P.Sunday* : عید فصح ؛ ایسٹر سے پہلے کا اتوار ؛ کھجور والا اتوار ( اس روز حضرت مسیح یروشلم میں داخل ہوے تھے ' اب تک وہاں جلوس نکلتے ہیں اور ان میں کھجور کی شاخیں ہاتھہ میں لے کر شریک ہوتے ہیں ) -

*yield the p. to* : ( کسی کے مقابلے میں ) مغلوب ہونا ؛ کمتر ٹھیرنا ؛ انعام وغیرہ نہ پانا ؛ ہار ماننا -

**palmaceous**, *a.* : کھجور کی قسم کا ؛ نخلوی -

**Palm**, *n.* : ( ۱ ) ہتیلی ؛ کف دست - ( ۲ ) دستانے کی ہتیلی ( وہ حصہ جو ہتیلی سے مشابہ ہوتا ہے ) - ( ۳ ) ہتیلی کے برابر چوڑائی ( کوئی ۴ انچ ) اور لمبائی ( کوئی ۸ انچ ) بطور پیمانے کے-

*grease a person's p.* : مٹھی گرم کرنا ؛ رشوت دینا -

(-) **palmed**, *a.* : (-) ہتیلی کا -

**palmful**, *n.* : ہتیلی بھر -

**Palm**, *v. t.* : ( ۱ ) چکمہ دینا ؛ دھوکا دینا ؛ ( p.off ) ( کسی شخص کو دھوکا دے کر ) ایک چیز کی جگھہ دوسری چیز دے دینا؛ ایک چیز کے نام سے دوسری چیز دے دینا ؛ دھوکے سے گلے منڈھ دینا - ( ۲ ) ( تاش کے پتوں یا کعبتین کو ) ہاتھہ میں چھپانا - ( ۳ ) ہتیلی سے چھونا - ( ۴ ) رشوت دینا ؛ مٹھی گرم کرنا -

**Palma Christi**, *n.* : ارنڈ کا درخت ؛ درخت بید انجیر -

**Palmar**, *a.* : ہتیلی کا ؛ جو ہتیلی میں ہو -

**Palmary**, *a.* : سب پر فائق ؛ سب میں کامل ؛ ممتاز -

**Palmate,-ated**, *a.* : ہتیلی کی شکل کا ؛ ہتیلی جیسا ؛ کف نما -

**Palmer**, *n.* : ( ۱ ) وہ زائر جو بیت المقدس کی زیارت سے فارغ ہوکر آتا ہے اور کھجور کی شاخ اپنے ساتھہ لاتا ہے - ( ۲ ) درویش راہب ( جو ہمیشہ سفر میں رہتا ہے ) - ( ۳ ) ( نیز p. -worm ) بالدار تتلی جو پودوں وغیرہ کو نقصان پہنچاتی ہے- ( ۴ ) بال والا مصنوعی کیڑا جو مچھلی کے چارے کے طور پر استعمال ہوتا ہے -

**Palmetto**, *n.* : ( ۱ ) ایک قسم کی چھوٹی کھجور - ( ۲ ) ( fan-palm ) نخلک -

**Palmiped,-pede**, *a. & n.* : جھلی پیرا ( ج ) ؛ جھلی دار جڑے ہوے پنجوں کا ( پرندہ ) -

**Palmistry**, *n.* : ( ۱ ) فراست الید ؛ ہتیلی سے غیب کا حال بتانا ؛ ہاتھہ دیکھنا -

**palmist**, *n.* : ماہر فراست الید ؛ ہاتھہ دیکھنے والا -

**Palmy**, *a.* : ( ۱ ) نخلی ؛ کھجور کا ؛ نخل نما ' نخل صفت ؛ جہاں کھجور کثرت سے ہوں؛ پر نخل - ( ۲ ) خوش حالی کا ؛ کامرانی کا ؛ ترقی کا -

*p. days* : خوش حالی کا زمانہ؛ کامرانی کا زمانہ؛ عروج کا زمانہ-

**Palmyra**, *n.* : پالمیرا ؛ بوریا کھجور ؛ پنکھیا کھجور ؛ ایک جوڑے پتوں کی کھجور جو ہندوستان اور لنکا میں ہوتی ہے اور اس کے پتوں سے چٹائی بنی جاتی ہے -

**Palp,palpus** (pl.-*pi*), *nn.* : کیڑوں کا وہ عضو جس سے وہ چیزوں کو چھوتے ہیں ؛ کیڑوں کی سونڈ یا مونچھہ -

**palpal**, *a.* : کیڑوں کی سونڈ کا -

**Palpable**, *a.* : (۱) محسوس ؛ قابل حس ؛ قابل لمس ؛ جس کو چھوسکیں- (۲) کھلی ہوئی صریحی ؛ صاف؛ پیش پا افتادہ-

**palpability**, *n.* : (۱) محسوسیت ؛ قابل حس ہونا - (۲) صریحی ہونا ؛ پیش پا افتادہ -

**palpably**, *adv.* : (۱) محسوس طور پر ؛ قابل حس طور پر ؛ ظاہر طور پر ؛ صریحاً -

**Palpate**, *v. t.* : ہاتھ لگانا ؛ چھونا ( خصوصاً طبی معائنے میں کسی شے کو ہاتھ سے چھوکر دیکھنا ) -

**palpation**, *n.* : ( طبی معائنے میں ) ہاتھ سے چھوکر دیکھنا -

**Palpebral**, *a.* : جفنی ؛ آنکھ کے پپوٹے کے متعلق -

**Palpitate**, *v. i.* : (۱) دھڑکنا ' دھک دھک کرنا ( دل کا ) ؛ چلنا ' جنبش کرنا ( نبض کا ) - (۲) لرزنا ؛ تھرانا ؛ تھرتھرانا ؛ کانپنا ( خوف سے ) ؛ اچھلنا؛ پھڑک اٹھنا ( خوشی سے ) -

**Palpitation**, *n.* : (۱) دھڑکن ؛ دھک دھک ' جنبش؛ لرزش - (۲) اختلاج ؛ اختلاج قلب ؛ ( دل کی ) دھڑکن

**Palsgrave**, *n.* : خود مختار رئیس ؛ امیر مختار-

**Palstave**, *n.* : ایک قسم کا برنجی یا سنگی رندا ( جس کے دستے میں شگاف ہوتا ہے اور اس میں پھل لگا ہوتا ہے ) -

**Palsy**, *n. & v. t.* : (۱) وہ بیماری جس میں جسم کا کوئی حصہ شل ہوجاتا ہے مثلاً فالج ' لقوہ وغیرہ - (۲) ( استعارتاً ) بے بسی کی حالت - (۳) شل کر دینا ؛ بے کار کر دینا ( عموماً استعارتاً آتا ہے ) -

**Palter**, *v. i.* : (۱) گول گول بات کہنا ؛ سخن سازی کرنا - (۲) حجت کرنا ؛ جھگڑنا ؛ تکرار کرنا ( کسی بات پر ) ؛ ( کسی مسئلے کو ) سطحی گفتگو میں ٹال دینا ؛ لایعنی باتوں میں اڑادینا

**Paltry**, *a.* : حقیر ؛ ادنی ؛ بے حقیقت ؛ ہیچ پوچ ؛ معمولی سا ؛ خفیف سا ؛ یوہیں سا -

**paltriness**, *n.* : بے حقیقتی ؛ حقیر یا ادنی ہونا -

**Paludal**, *a.* : (۱) دلدلی ؛ دلدل کا - (۲) جہاں ملیر یا کی کثرت ہو -

**Paly**, *a.* : ( شاعرانہ ) پیلا سا ؛ زردی مائل -

**Pam**, *n.* : حکم کا غلام (خصوصاً پچ پتیا loo کے کھیل میں) -

**Pampa**, *n.* (usu. pl) : ( جنوبی امریکہ ) دریائے امیزن کے جنوب کا بے شجر بیابان ؛ پمپا -

*p.-grass* : پمپا گھاس ؛ ایک قسم کی بڑی گھاس جو جنوبی امریکہ سے یورپ آئی تھی -

**Pamper**, *v. t.* : ناز ونعمت میں پال کر بگاڑ دینا ؛ زیادہ لاڈ سے خراب کر دینا ؛ عادت بگاڑ دینا -

*pampere' menial* : ( حقارت کے موقع پر ) پیٹ بھرا نوکر یا خدمتگار -

**Pampero**, *n.* : وہ ٹھنڈی ہوا جو کوہ ( *Andes* ) اینڈیز سے اوقیانوس کی طرف چلتی ہے -

**Pamphlet**, *n.* : پمفلٹ ؛ مختصر غیر مجلد رسالہ ( خصوصاً مسائل حاضرہ کے متعلق ) -

**Pamphleteer**, *n. & v. i.* : (۱) پمفلٹ لکھنے والا ؛ پمفلٹ باز - (۲) پمفلٹ لکھنا -

**Pan**, *n.* : (۱) طاس ؛ پرات ؛ بڑا کرچھا یا طاس یا اسی شکل کا کوئی اور برتن جس میں چیزیں گرم کی جاتی ہوں - (۲) رنجک دان ؛ بندوق کا پیالہ ( قدیم طرز کی بندوقوں میں ہوتا تھا ) - (۳) کم گہرا گڑھا- (۴) سخت مٹی کی تہہ یا پیندی (نیز hard-p.) -

*brain p.* : دیکھو Brain -

*flat as a pancake* : بالکل چپٹا -

*pancake* : (۱) ایک طرح کا میٹھا چلا ؛ پان کیک - (۲) ( عامیانہ ) طیارے کا ہموار سطح میں رہ کر سیدھا نیچے اترنا -

*salt p.* : دیکھو Salt -

*stew-p.* : دیکھو stew -

*warming-.* : دیکھو warm -

**Panful**, *n.* : پان بھر ؛ کرچھابھر ؛ طاس بھر -

**Pan**, *v. t. & i.*, *P. off, out* : سونا ملی مٹی کو طاس میں رکھ کر دھونا -

*p. out* : (۱) سونا نکلنا - (۲) ( استعارتاً ) کامیاب ہونا ؛ چل جانا -

**Pan**, *n.* : (۱) پان ؛ عالم فطرت یا عالم طبیعی کا یونانی دیوتا - (۱) روح فطرت ؛ عالم طبیعی کی روح - (۳) وثنیت ؛ قبل مسیحی دنیا ؛ دنیائے جاہلیت -

**Pan-** : سابقہ جو یونانی *pas pantos* کے مساوی ہے جس کے معنی ہیں " سب " -

*pan-African* : ہمہ افریقی ؛ کل اہل افریقہ کا -

*pan-Anglican* : ہمہ انگلیکی ؛ انگلستان کے کلیسا کی کل شاخوں کا -

*pan-Anglican conference* : ہمہ انگلیکی کانفرنس -

*pan-cosmism* : دہریت ؛ مادیت -

*pan-genesis* : نظریۂ تناسل اجزا ؛ یہ نظریہ کہ جسم نامی کا ہر جز علاحدہ علاحدہ اپنا مثل پیدا کرتا ہے -

*pan German* : جرمن نسل کے لوگوں کے سیاسی اتحاد کے متعلق ؛ اتحاد المانی کا -

*pan hellenism* : اتحاد یونانی کا -

*pan-islam* : اتحاد اسلامی -

*pan-islamic* : اتحاد اسلامی کا -

*pan-logistic* : معقولیت کائنات کے نظریہ کا -

*pan-logism* : معقولیت کائنات ؛ ہیگل کا نظریہ کہ صرف معقول اشیا حقیقی وجود رکھتی ہیں

*pan slavism* : اتحاد سلافی -

*pan-spermatism*, *-spermy* : نظریۂ جرثومیت ؛ یہ نظریہ کہ کرۂ ہوائی غیر مرئی جراثیم سے معمور ہے جو موافق ماحول میں نشو و نما پاتے ہیں -

**Panacea**, *n.* : ہر مرض کی دوا ؛ اکسیر اعظم -

**Panache**, *n.* : (۱) کلغی ( پروں کا گچھا جو ٹوپی وغیرہ میں ہو) - (۲) ( استعارتاً ) طمطراق ؛ ٹھاٹھ ؛ شیخی ؛ اکڑ -

**Panada**, *n.* : ڈبل روٹی کا میٹھا -

**Panama**, *P. hat* or *p.* : ایک طرح کی ہیٹ جو ایک درخت کی پتیوں سے بنتی ہے -

**Pancratic**, *a.* : (۱) کشتی مکے کے متعلق ؛ کشتی مکے کا - (۲) ( بصریات ) ( عینک کا شیشہ ) جس کی قوت بہت گھٹائی بڑھائی جاسکے ؛ مختلف قوتوں کا -

**Pancratium**, *n.* : (قدیم یونان) زور آزمائی کا مقابلہ جس میں کشتی اور مکا بازی ساتھ ساتھ ہوتی تھی ؛ مکا کشتی -

**pancratiast, pancratist**, *nn.*: کشتی مکا لڑنے والا -

**Pancreas**, *n.* : عنق الطحال ؛ لبلبہ -

**pancreatic**, *a.* : عنق الطحال کا ؛ متعلق لبلبہ -

**Panda**, *n.* : ریچھ کی قسم کا ایک چھوٹا سا گوشت خور جانور جو ہمالیہ کی چوٹیوں اور تبت کے میدانوں میں پایا جاتا ہے ؛ ریچھ بلاؤ -

**Pandean, -aean**, *a.* : پان دیوتا ( *Pan* ) کا -

*P. pipe* : = Pan-ipe

**Pandect**, *n.* ( usu. pl. ) : (۱) قوانین رومی کا خلاصہ جو قیصر جسٹی نین کے حکم سے چھٹی صدی عیسوی میں پچاس جلدوں میں مرتب کیا گیا -

**Pandemic**, *a.* & *n.* : ( وہ بیماری ) جو سارے ملک میں یا دنیا بھر میں پھیلی ہوی ہو ؛ عالم گیر وبا -

*p. venus, pandemian venus* : دیکھو venus -

**Pandemonium**, *n.* : (۱) مسکن شیاطین - (۲) اندھیر نگری ؛ وہ مقام جہاں ظلم و جور کا دور دورہ ہو - (۳) وہ مقام جہاں بے حد غل شور ہو ؛ مچھلی بازار - (۴) طوفان بے تمیزی ؛ گڑ بڑ -

**Pander**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) قرم ساق ؛ بھڑوا ؛ دلال ؛ کٹنا - (۲) برے کاموں میں مدد دینے والا ؛ شہ دینے والا - (۳) برے کاموں میں مدد دینا - (۴) (ادنی جذبات کو) بھڑکانا ؛ شہ دینا - (۵) کٹنا پا کرنا ؛ دلالی کرنا -

**Pandit**, *n.* : پنڈت -

**Pandora, -dore**, *n.* : ستار کی قسم کا باجا -

**Pandora's box**, *n.* : (۱) پنڈورا کا صندوق ( یونانی اساطیر کی روسے پنڈورا یہ صندوق بہشت سے اپنے ساتھ لائی تھی اور اس میں تمام چیزیں جو انسان کو مرغوب ہیں بند تھیں ' غلطی سے یہ صندوق کھول دیا گیا اور سب چیزوں نے دنیا میں پھیل کر انسانوں میں آفت برپا کر دی صرف اُمید صندوق کے اندر رہ گئی ) -

**Pandour, -oor**, *n.* ( pl. ) : غارتگر ، خونخوار سپاہیوں کی فوج جو سنہ ۱۷۴۱ ع میں بیرن ترینک نے فراہم کی تھی اور جو آگے چل کر آسٹری سپاہ میں ضم ہوگئی تھی -

**Pane**, *n.* : (۱) کھڑکی کے ایک خانے کا شیشہ - (۲) خانہ ( کسی رنگ برنگ شطرنجی وضع کی چیز کا ) -

**paneless**, *a.* : بے شیشہ ؛ بے خانہ -

**Pane**, *v. t.* : رنگ برنگ شطرنجی وضع کا بنانا ؛ رنگ برنگ چو خانے کا بنانا -

**Panegyric**, *n.* & *a.* : (۱) مدح ؛ مدح کی تقریر ؛ مدحیہ عبارت ؛ مدحیہ نظم ؛ قصیدہ - (۲) مدح کی ؛ مدحیہ -

**panegyrical**, *a.* : مدحیہ -

**Panegyrize**, *v. t.* : مدحیہ تقریر کرنا ؛ مدح لکھنا ؛ مدح سرائی کرنا ؛ قصیدہ لکھنا -

**panegyrist**, *n.*: قصیدہ گو ؛ مدح گو ؛ قصیدہ خواں ؛ مدح خواں -

**Panel**, *n.* : (۱) پالان ؛ خوگیر - (۲) ایک قسم کی کاٹھی - (۳) چرمی کاغذ کا ٹکڑا - (۴) فہرست ارکان جوری - (۵) اہل جوری ؛ ارکان جوری - (۶) اُن ڈاکٹروں کی فہرست جو *Insurance -Act* کے ماتحت آنے والے مریضوں کا علاج کرتے ہیں ( *on the p.* وہ ڈاکٹر جس کا نام اس فہرست میں ہو ) - (۷) زائد تختہ یا پیٹی ( جو دروازے یا دیوار کے چوبی حاشیے پر اوپر سے یا اندر سے جڑی ہو ) - (۸) زنانے لباس میں دوسرے قسم یا رنگ کا کپڑا جو پیوند یا لگایا جائے - (۹) بڑی لمبوتری تصویر -

**Panel**, *v. t.* : (۱) پالان یا زین رکھنا ( گھوڑے وغیرہ پر ) - (۲) زائد تختہ یا پیٹی لگانا ( دیواروں یا دروازوں کے اوپر یا اندر ) - (۳) ( زنانہ لباس میں ) دوسرے رنگ یا دوسری قسم کے کپڑے کا جوڑ دینا ( آرائش کے لئے ) -

**panelling**, *n.* : (۱) پالان - (۲) زائد تختہ یا پیٹی - (۳) دوسرے کپڑے کا جوڑ -

**Pang**, *n.* : (۱) درد کی ٹیس - (۲) فوری اور شدید صدمہ یا دھچکا -

**Pangolin**, *n.* : ایک قسم کا مور خور جانور جس کے بدن پر مچھلی کے سے کھپرے ہوتے ہیں -

**Panic**, *n.*: (*Italian millet*) مختلف قسم کی گھاس کا نام جن میں باجرا گھاس شامل ہے -

**Panic**, *a.* & *n.* : (۱) ( خوف وغیرہ ) بے جا ' بے بنیاد ' شدید - (۲) (بے بنیاد) خوف ' ہول ' دہشت - (۳) عام خوف ؛ دہشت جو دفعتاً پھیل جائے -

*p. -monger* : خوفناک خبریں اُڑانے والا -

**panicky**, *a.* : ( بول چال ) دہشت زدہ -

**Panicle**, *n.* : ( نباتیات ) گچھیا ؛ چھوٹا گچھا -

**Panification**, *n.* : روٹی پکانا -

**Panjandrum**, *n.* : (۱) ( طنزیہ خطاب ) خانخاناں کی دم - (۲) دون کی لینے والا عہدہ دار - (۳) چھوٹا مدعیء امارت -

**Pannage**, *n.* : (۱) سوروں کی چرائی - (۲) سور چرانے کا حق - (۳) سور چرانے کی اُجرت - (۴) سور کھاجا -

**Panne**, *n.* : لمبے روئیں کا ملائم کپڑا -

**Pannier**, *n.* : (۱) دوہری جڑی ہوئی ٹوکری - (۲) بند ٹوکری جس میں ( *ambulance* ) ایمبولینس کے آلات جراحی رکھے جاتے ہیں - (۳) دامن جو کمر سے لپیٹ لیا جائے -

**Pannier**, *n.* : ( بول چال ) *Inner Temple* کا جبہ پوش بیرا -

**Pannikin**, *n.*: (۱) کٹورا ؛ کٹوری - (۲) کٹورا بھر ' کٹوری بھر چیز -

**Panoply**, *n.* : (۱) مکمل زرہ بکتر - (۲) ( استعارتاً ) حفاظت کا پورا سامان -

**panoplied**, *a.* : زرہ بکتر سے آراستہ -

**Panopticon**, *n.* : گول قید خانہ ( بینتھم کی تجویز تھی کہ قید خانے گول بنائے جائیں جن میں چاروں طرف قیدیوں کی کوٹھریاں ہوں اور بیچ میں پہرہ داروں کے رہنے کا گول صحن ہو ) -

**Panorama**, *n.* : (۱) سیر بین کی تصویر ؛ پھرنے والی تصویر ؛ مسلسل مرقع - (۲) منظر جو مسلسل نظر کے سامنے سے گزر رہا ہو ؛ منظر مسلسل - (۳) گرد و پیش کے مناظر مسلسل ؛

**panoramic**, *a.* : سیر بین کا سا -

**panoramically**, *adv.* : مسلسل مرقع کی صورت میں -

**Pan -pipe**, *n.* : منہ سے بجانے کا ارگن باجا -

**Pansy**, *n.* : ایک پودا جس میں رنگ برنگ کے پھول آتے ہیں -

**Pant**, *v. i.* & *n.* : (۱) ہانپنا ؛ سانس پھولنا ؛ دم چڑھنا - (۲) ( استعارتاً ) آرزو میں تڑپنا ؛ تمنا رکھنا ؛ آرزو رکھنا - (۳) دل زور سے اُچھلنا یا دھڑکنا - (۴) ہانپ ہانپ کے کہنا - (۵)

ھانپنا - (۱) دھڑکن ؛ دھکڑ دھکڑ -

**Pant-**:- ( سابقہ ) panto کی وہ شکل جو حرف علت سے پہلے آتی ھے -

**Pantagruelism**, *n.* : بھونڈا مذاق ؛ پھکڑ مذاق -

**pantagruelian**, *a.* : بھونڈا ؛ پھکڑ -

**pantagruelist**, *n.* : بھونڈا مذاق کرنے والا ؛ پھکڑ -

**Pantalet(te)s**, *n. pl.* : (۱) پاجامے کی طرح کا زنانہ کپڑا ؛ زیر جامہ - (۲) سائکل سواری کا نیکر -

**Pantaloon**, *n.* : (۱) اطالوی کومیڈی ( طربیہ ڈرامے کا ) ایک کیرکٹر ؛ اب اس شخص کو کہتے ھیں جو سوانگ میں مسخرے کے ساتھ ہوتا ھے اور اس کا تختۂ مشق بنتا ھے ؛ مسخرے کا تختۂ مشق - (۲) ( تاریخ ) (واحد یا جمع) برجس نما پتلون -(۳) (امریکا) ( اب زیادہ تر pants کہتے ھیں ) ؛ پتلون -

**Pantechnicon**, *n.* : فرنیچر کا گودام ؛ فرنیچر کی دوکان -

*p. van* . فرنیچر کی گاڑی -

**Pantheism**, *n.* : (۱) وحدت وجود کا عقیدہ ؛ ھمہ اوست کا عقیدہ؛ وجودیت -(۲) دیوتاؤں کی پرستش ؛ اصنام پرستی

**pantheist**, *n.* : وحدت وجود کا قائل ؛ وجودی ؛ عتیدۂ ھمہ اوست کا قائل ؛ کل دیوتاؤں کا ماننے والا

**panthistic(al)**, *aa.* : وحدت وجود کا ؛ وجودیت کا وجودی وغیرہ -

**Pantheon**, *n.* : (۱) پین تھی ان ؛ سب دیوتاؤں کا مندر ؛ خصوصاً روما کا گول مندر جس میں دیوتاؤں کی پرستش ھوتی تھی - (۲) کسی قوم کے کل دیوتا مجموعی حیثیت سے - (۳) مشاھیر کا مقبرہ ؛ مشاھیر کی یادگار - (۴) لندن کی تماشا گاہ جو سنہ ۱۷۷۲ع میں قایم ھوئی

**Panther**, *n.* : چیتا ؛ تیندوا ؛ پلنگ -

**pantheress**, *n.* : چیتے کی مادہ ؛ مادۂ پلنگ -

**Pantile**, *n.* پین ٹائل؛ ترچھا ٹائل یا کھپرا جس میں مقعب شکل کا خم ھوتا ھے -

**Pantisocracy**, *n.* : وہ معاشرہ یا قوم جس میں سب کا درجہ مساوی ھو اور سب حکومت میں شریک ھوں ؛ ھر شخصی حکومت (ج) -

**Panto-**:- (سابقہ) یونانی لفظ (pas pantos) کے مترادف ھے جس کے معنی ھیں " سب " " ھمہ " (حرف علت سے پہلے o گر جاتا ھے)-

*pantologic* : علم کُل کے متعلق ؛ ھمہ داں کا -

*pantology*: علم کُل؛ ھمہ دانی -

*pantomorphic* : جو سب شکلیں اختیار کر سکے ؛ ھمہ شکلی ھر شکلی (ج) -

*pantopragmatic* : ھر کام میں دخل دینے والا ( شخص )؛ ھر دیگی چمچہ -

*pantoscopic* : بسیار بین ؛ وسیع دائرۂ نظر کا -

**Pantograph**, *n.* : نقل نگار ؛ ایک آلہ جس سے نقشے وغیرہ کی ھر سائز کی نقل ھوسکتی ھے -

**pantographic**, *a.* : نقل نگار کا ؛ اس آلے کا -

**Pantomime** , *n & v.t. & i.*: (۱) ( تاریخ ) رومی ایکٹر جو چپ سوانگ (dumb show) میں کام کرتا تھا ؛ چپ سوانگ کا ایکٹر - (۲) ( انگلستان ) وہ ڈراما جس کے ساتھ مزاحیۂ نقل ، سوانگ اور ناچ بھی ھوتا ھے - (۳) چپ سوانگ یا تماشا - (۴) اشاروں سے سوانگ کھیلنا ؛ اشاروں میں باتیں کرنا ؛ اشاروں میں ادا کرنا ( کوئی مطلب ) -

**pantomimic**, *a.* : اشاروں کی گفتگو کا ؛ چپ سوانگ کا یا اس کی طرح کا -

**pantomimist**, *n.* : چپ سوانگ کا ایکٹر ؛ اشاروں میں باتیں کرنے والا -

**Pantry**, *n.* : (۱) وہ کوٹھڑی جس میں کھانے پینے کی چیزیں رکھی جاتی ھیں ؛ کھانے کی چیزوں کی کوٹھڑی ؛ نعمت خانہ - (۲) برتنوں (وغیرہ) کی کوٹھڑی - ( *butler's p., housemaid's p.*)-

*pantry man* : باورچی یا اس کا مدد گار -

**Pants**, *n. pl.* : ( سوقیانہ ) (۱) ( امریکا ) پتلون - (۲) (کار و بار) چست پاجامہ جو پتلون کے اندر پہنتے ھیں ؛ زیر جامہ -

**Pap**, *n.* : (۱) (قدیم) عورتوں کی بھٹنی ؛ سر پستان - (۲) اسی طرح کا نشان جو مردوں کی چھاتی پر ھوتا ھے - (۳) (جمع) پہاڑ کی مخروطی چوٹیاں جو پہلو بہ پہلو ھوں ؛ پہاڑ کی چھاتیاں -

**Pap**, *n.* : (۱) نرم غذا؛ پتلی کھچڑی وغیرہ جو بچوں یا مریضوں کے لئے پکتی ھے - (۲) بھرتا -

**pappy**, *a.* : نرم ؛ ملائم؛ رقیق ؛ نیم رقیق ؛ گودا سا -

**Papa**, *n.* : ابا ؛ ابا جان ( عموماً بچے باپ کو کہتے ھیں ) -

**Papacy**, *n.* : (۱) پوپ کی میعاد کار گزاری یا میعاد حکومت - (۲) نظام پا پائی -

**Papal**, *a.*: (۱) پوپ کا ؛ پا پائی ؛ پا پاے اعظم کا - (۲) منصب پا پائی کا ؛ پا پائی -

**papalism**, *n.* : نظام پا پائی کی حمایت -

**papalist**, *n.* : نظام پاپائی کا حامی -

**papalize**, *v. t. & i.* : (۱) پا پائی بنانا؛ پوپ کے اثر یا اقتدار میں لانا- (۲) نظام پا پائیت کی حمایت میں ھونا؛ اس کے اصولوں کو ماننا یا اس میں عقیدہ رکھنا -

**papally** , *adv.* : پا پائی طور پر -

**Papaverous**, *a* : خشخاش نما ؛ خشخاشی ؛ خشخاش کا -

**papaveraceous**, *a.* : خشخاشیہ -

**Papaw**, *n.*: (۱) پپیتا ؛ ارنڈ خربوزہ ؛ پپیا؛ جنوبی امریکہ کا ایک درخت جس کی شاخوں ؛ پتوں اور پھل سے سفید دودھ نکلتا ھے اور جو گوشت کو گلا دیتا ھے - (۲) ( امریکا ) شمالی امریکہ کا درخت جس کے پتے ارغوانی اور پھل لمبوترا ھوتا ھے اور کھانے کے کام آتا ھے -

**Paper**, *n.* : (۱) کاغذ ؛ قرطاس - (۲) تمسک ؛ ھنڈی وغیرہ - (۳) زر کاغذی ؛ نوٹ وغیرہ- (۴) (عامیانہ) تھیٹر وغیرہ کا پاس - (۵) (جمع) کاغذات متعلق شخص جہاز یا آدمی ؛ پروانۂ راھداری وغیرہ - (۶) امتحان کا پرچہ - (۷) اخبار - (۸) مضمون، مقالہ ( جو کسی علمی مجلس میں پڑھا جاے) -

*commit to p.*: لکھ لینا ؛ ٹانک لینا ؛ قلمبند کرلینا -

*on p.* : مفروضے کے طور پر ؛ نظری حیثیت سے ؛ اعداد شمار وغیرہ کی بناپر -

*p. -bag cookery* : کھانا وغیرہ کے پکانے کا وہ طریقہ جس میں کاغذ کی مکھن چپڑی ھوی تھیلی میں سامان وغیرہ بھر کر تنور کے اندر دھیمی آگ پر پکاتے ھیں -

*p. chase* : کاغذی دوڑ ( ایک دوڑ ھے جس میں ایک شخص یا کئی شخص سراغ کے طور پر میلوں تک تھوڑے فاصلے سے کاغذ

کے پرزے بکھیر تے جاتے ھیں اور دوسرے ان کا تعاقب کرتے ھیں -

*p.currency* : زر کاغذی -

*p.-hanger*: وہ شخص جو دیوار پر کاغذ لگاتا ھے -

*p.-hangings, wall-p.* : دیوار پر لگانے کا کاغذ ؛ دیواری کاغذ -

*p.-knife* : کاغذ تراش ؛ کاغذ کاٹنے کی چھری -

*p.-mill* : کارخانۂ کاغذ سازی ؛ کاغذ بنانے کا کارخانہ -

*p. money*: زر کاغذ ؛ بنک کے نوٹ -

*p. profits*: فرضی منافع ؛ مفروضہ منافع -

*p.-stainer* : کاغذ رنگنے والا ؛ دیواری کاغذ بنانے والا -

*p.-weight* : کاغذ داب (چ) ؛ کوئی بھاری چیز جو کاغذوں کو اُڑنے سے محفوظ رکھنے کے کام آے -

*p. war, p. warfare* : کاغذی جنگ ؛ وہ لڑائی جو کتابوں یا اخباروں کے ذریعے سے ھو -

*put pen to p.* : قلم اٹھانا ؛ لکھنا شروع کرنا -

*send in one's pp* : استعفا داخل کردینا

**Paper**, *v.t.* : (۱) کاغذ میں رکھنا ؛ کاغذ میں لپیٹنا یا بند کرنا - (۲) کاغذ لگانا ؛ کاغذ پہنچانا - (۳) کاغذ سے آراستہ کرنا ؛ (دیوار وغیرہ کو) کاغذ سے سجانا - (۴) (تھیٹر وغیرہ) بہت سے پاس تقسیم کر کے (نشستوں کو) بھر دینا -

**Papier mache**, *n.*: کٹی ؛ سانچے میں ڈھلا کچلا ھوا کاغذ (جس کی کشتیاں ، صندوق وغیرہ بنتے ھیں) -

**Papilionaceous**, *a.* (نباتیات) تیتریا (چ) (جس کا چھرہ تیتری یا تتلی جیسا ھو) -

**Papilla**, *n.* (pl. *-ae*) : (۱) بھٹنی یا سرِ پستان کی شکل کا کوئی دانہ وغیرہ - (۲) (نباتیات) گومڑا -

**papillary, papillate**, *aa.* : گومڑے یا پھنسی دار ؛ گومڑے یا پھنسی کا -

**papillose**, *a.* : (نباتیات) پھنسی دار

**Papist**, *n.* : (۱) پوپ کے اقتدار کامل کا حامی ؛ پوپ پرست - (۲) رومن کیتھولک عیسائی (حقارت کے لئے آتا ھے) -

**papistic(al)**, *aa.* : حامیانِ پوپ کا ؛ پوپ پرستی کا ؛ کیتھولک مذھب کا -

**papistically**, *adv.* : حامیانِ پوپ کے طریقے سے ؛ پوپ پرستی سے -

**papistry**, *n.* : حمایت پوپ؛ پوپ پرستی -

**Papoose**, *n.* : شمالی امریکہ کے اصلی باشندوں کا بچہ -

**Papoosh,-ouche**, *n.* : پاپوش -

**Pappus**, *n.* : (نباتیات) وہ روئیں یا ریشے جو Thistles وغیرہ کے بیج پر ھوتے ھیں ؛ ریشک -

**pappose**, *a.* : ریشک دار -

**Papula,-ule**, *nn.* (pl. -lae, -les). : (۱) مہاسا ؛ گومڑا - (۲) (نباتیات) چھالا ؛ آبلہ -

**papular**, *a.* : گومڑے کا -

**papulose, papulous**, *aa.* : گومڑے دار -

**Papyraceous**, *a.*: (تاریخ موالید) کاغذی (کاغذ سا باریک) -

**Papyro-**: (سابقہ) یونانی لفظ Papuros سے مشتق ھے جس کے معنی ھیں 'کاغذ' -

*papyrograph*: کاغذی نقل گیر (جس میں stencil کے ذریعے کاغذات کی نقل کی جاتی ھے) -

*papyrography, papyrotype*: کاغذی طباعت (جس میں تصویروں کو کاغذ کے ذریعے جست کی تختی پر منتقل کرتے ھیں) -

**Papyrus**, *n.* : (۱) پیپرس ؛ نرسل کی قسم کا درخت جو مصر میں ھوتا ھے - (۲) پیپرس کے بنے ھوے ورق جن پر قدیم مصری لکھا کرتے تھے ؛ اوراق پیپرس- (۳) کوئی تحریر یا کتاب جو اوراق پیپرس پر ھو؛ مخطوطۂ پیپرس -

**Par**, *n.* : (۱) برابری ؛ مساوات ؛ مساوی درجہ یا مرتبہ - (۲) معمولی مقدار یا حالت یا درجہ ؛ مساوات (زر و سکات کی شرح وغیرہ میں) -

*above p.* : مساوات سے اوپر -

*at p.* : مساوات میں -

*below p.*: مساوات سے نیچے -

*on a p. (with)* : برابر ؛ مساوی -

*p. of exchange* : مساوات شرح مبادلہ -

**Par**, *n.* : (بول چال) پیرا (پیراگراف کا مخفف) -

**Para-** : (سابقہ) یونانی لفظ بمعنی 'پر' 'آگے' 'ماورا' جن الفاظ کے ساتھ لگتا ھے ان میں 'بے قاعدہ' یا 'ناجائز' کے معنی پیدا کرتا ھے -

**Para-** : (سابقہ) اطالوی لفظ Parare کا امر ھے جس کے معنی ھیں کسی چیز سے بچانا ، پناہ دینا (مثلاً parasol) -

**Parabasis**, *n.* (pl. - bases) : خطابی؛ یونانی طربیہ ڈرامے کا وہ حصہ جس میں شاعر حاضرین سے خطاب کرتا ھے -

**Parable**, *n.* : (۱) وہ حکایت جس میں کوئی اخلاقی یا روحانی حقیقت بیان کی جاے ؛ اخلاقی حکایت - (۲) وہ قصہ جس میں تمثیل یا استعارے کے پیرایے میں کوئی بات بیان کی جاے؛ مثالیہ؛ مجازیہ - (۳) (قدیم) معما ؛ پر اسرار قول -

*take up one's p.*: (قدیم) تقریر شروع کرنا؛ داستان شروع کرنا-

**Parabola**, *n.* : (شکل) شلجمی ؛ قطعۂ مکافی -

**Parabolic (al)**, *aa.* : (۱) اخلاقی حکایت کا ؛ تمثیلی ؛ مثالیہ (allegory) کا ؛ مثالیہ کے رنگ کا - (۲) شلجمی نما ؛ شلجمی کا -

**parabolically**, *adv.* : اخلاقی حکایات کے ذریعے سے ؛ مثالیہ کے طور پر ؛ مثالیہ کے ذریعے سے -

**Paraboloid**, *n.* : مجسم شلجمی نما -

*p. of revolution* : وہ شلجمی نما جو شکل شلجمی اپنے محور پر گھوم کر بناتی ھے -

**Parachronism**, *n.* : زمانی غلطی ؛ تاریخی غلطی (کسی واقعے کا زمانہ یا تاریخ غلط بتانا) -

**Parachute**, *n.* : پاراشوٹ ؛ محافظ چھتری (جس کی مدد سے انسان بلندی سے خصوصاً ہوائی جہاز سے کود کر بحفاظت زمین پر پہنچتا ھے) -

**parachutism**, *n.* : محافظ چھتری کی مدد سے کودنا -

**parachutist**, *n.* : محافظ چھتری کی مدد سے کودنے والا -

**Paraclete**, *n.*: فارقلیطا (یعنی روح القدس کا خطاب ھے) (انجیل یوحنا باب ۱۴ آیات ۱۶ و ۲۶ وغیرہ) ؛ شفیع -

**Parade**, *n.* : (۱) نمائش ؛ اظہار ؛ نمود - (۲) پریڈ ؛ پریڈ ؛ فوجی قواعد ؛ فوجی مظاہرہ - (۳) قواعد کا میدان ؛ پریڈ کا

میدان ؛ قواعد گاہ - (۴) چوک ؛ خیابان ؛ سڑک ( سڑکوں کے نام کا جز ہوتا ہے ) -

*make a p. of* one's *virtues*: اپنے محاسن کی نمائش کرنا -

**Parade,** *v. t. & i.*: (۱) فوج کو جمع کرنا یا گزارنا ( معائنے کے لئے یا پریڈ وغیرہ کے لئے ) - (۲) نمائش کرنا ؛ دکھاتے پھرنا - (۳) مظاہرہ کرتے ہوئے گذرنا ( سڑکوں سے ) -

**Paradigm,** *n.*: مثال ؛ نمونہ ؛ نقشہ ( خصوصاً اسم و فعل کی گردان کا ) -

**paradigmatic,** *a.*: گردان یا تصریف کے نقشے کا یا اس کے متعلق -

**Paradise,** *n.*: (۱) جنت عدن ؛ باغ عدن - (۲) فردوس ؛ جنت ؛ بہشت ؛ باغ ارم ؛ باغ رضوان - (۳) روحانی مسرت یا سعادت ؛ وہ جگہ جہاں روحانی مسرت حاصل ہو - (۴) وہ باغ جس میں جانور رکھے جاتے ہیں ؛ جانور خانہ ؛ چڑیا خانہ ( جو باغ میں ہو ) -

*bird of p.*: نیوگنی کا طاؤس -

*earthly p.*: باغ عدن ؛ جنت عدن -

*fool's p.*: بہشت بےوقوف ؛ جنت الحمقا -

**paradisaic(al)** *aa.*: بہشتی ؛ بہشت کا ؛ بہشت جیسا ؛ فردوسی ؛ جنتی -

**paradisean,** *a.*: = Paradisaic

**paradisiac(al),** *a.*: = Paradisaic

**paradisial, paradisian,** *aa.*: = Paradisaic

**paradisic (al)** *aa.*: = Paradisaic

**Parados,** *n.*: قلعے کا پشتہ ؛ خندق کا پشتہ -

**Paradox,** *n.*: (۱) اُلٹی بات ؛ وہ بات جو کسی مسلمہ خیال کے خلاف ہو - (۲) بیان جو بظاہر مہمل معلوم ہو لیکن درحقیقت صحیح ہو ( مثلاً *It is therefore no p. to say that in some case the strength of a kingdom doth consist in the weakness of it* ) - (۳) ( بظاہر ) مہمل بات ؛ قول متناقض ؛ قول محال - (۴) وہ شخص یا چیز جس کا وجود عام خیال کے مطابق ناممکن ہو ؛ محال مجسم -

*hydrostatic p.*: دیکھو Hydrostatic -

**paradoxer,** *n.*: محال یا متناقض بات کرنے والا -

**paradoxist,** *n.*: paradoxes کا استعمال کرنے والا -

**paradoxicality,** *n.*: تناقض ؛ متناقض ہونا -

**paradoxical,** *a.*: متناقضانہ -

**paradoxically,** *adv.*: متناقض طور پر -

**Paradoxy,** *n.*: (۱) تناقض ؛ متناقض ہونا - (۲) = Paradox -

**Paradoxure,** *n.*: ایک جانور جس کی بڑی لمبی خم دار دم ہوتی ہے ؛ کھجور بلاؤ ( ج ) (*pam-cat*) -

**Paraffin,** *n. & v. t.*: (۱) پیرافین ( ایک بےرنگ اور بےبو کی چکنی چیز جو پیٹرول وغیرہ کو صاف کر کے بنائی جاتی ہے ) - (۲) پیرافین استعمال کرنا ؛ پیرافین ڈالنا -

*p. oil.*: پیرافین کا تیل -

**Paragoge,** *n.*: کسی لفظ میں حرف یا بول کا اضافہ ؛ ازدیاد حرفی -

**paragogic(al),** *aa.*: ازدیادی -

**Paragon** *n. & v. t.*: (۱) معیار کمال ؛ کامل نمونہ ( کسی چیز کا ) - (۲) مجموعۂ کمالات ؛ تمام خوبیوں کا مجموعہ ؛ خیر مجسم ؛ مجسم اخلاق وغیرہ - (۳) ۱۰۰ قیراط کا مکمل ہیرا - (۴.)

( شعر ) مقابلہ کرنا ؛ تشبیہ دینا -

**Paragraph,** *n. & v. t.*: (۱) پیرا ؛ عبارت کا ایک مکمل ٹکڑا ؛ قلم - (۲) پیرا گراف کا نشان ( ¶ ) اب عموماً حوالہ دینے میں کام آتا ہے - (۳) ( اخبار ) علاحدہ خبر وغیرہ جس کا کوئی عنوان نہ ہو ؛ بے عنوان کی خبر یا نوٹ ؛ پیراگراف - (۴) کسی شخص یا چیز کے متعلق اخبار میں پیرا گراف لکھنا - (۵) ( مضمون کو ) پیروں میں تقسیم کرنا -

**paragrapher, paragraphist,** *nn.*: پیراگراف لکھنے والا ؛ بے عنوان کی مختصر خبریں لکھنے والا -

**paragraphy,** *n.*: پیراگراف لکھنا ؛ بے عنوان کی مختصر خبریں لکھنا -

**paragraphic,** *a.*: پیرا گراف کا ؛ پیرا کا -

**paragraphically,** *adv.*: پیرا یا پیراگرافوں کے لحاظ سے -

**Paraguay,** *n.*: پیرا گوے کی چاے -

**Paraheliotropism,** *n.*: ( نباتیات ) نور میلان ' یعنے پودوں کا یہ میلان کہ روشنی کے متوازی اپنے پتے پھیر دیتے ہیں -

**paraheliotropic,** *a.*: نور میلانہ -

**Parakeet, oquet,** *n.*: لمبی دم کا ترئیاں ؛ ایک قسم کا چھوٹا طوطا جس کی لمبی دم ہوتی ہے ؛ لم دما طوطا -

**Parakite,** *n.*: (۱) محافظ پتنگ ( ایک قسم کا پتنگ جو محافظ چھتری parachute کا کام دیتا ہے ) - (۲) بے دم چی کا پتنگ جو سائنس کے تجربات میں کام آتا ہے

**Paralipsis,-leipsis,** *n.*: ترک تاکیدی ؛ تاکید بالترک ( کسی چیز کے بیان کو ترک کرنے کا وعدہ کر کے اسے اور نمایاں کردینا ) -

**Parallax,** *n.*: (۱) اختلاف منظر ( مقام نظر یا نقطۂ نظر بدلنے سے کسی چیز کا اپنی جگہ سے ہٹتے ہوے نظر آنا - (۲) اختلاف منظر کا زاویہ -

**parallactic,** *a.*: اختلاف منظر کا ؛ اختلاف منظر کے متعلق -

**Parallel,** *a. & n.*: (۱) متوازی - (۲) مشابہ ؛ مماثل - (۳) خط متوازی - (۴) ( فوج ) متوازی خندق ( جو اس مورچے وغیرہ کے متوازی ہو جس پر حملہ کرنا مقصود ہے ) - (۵) مثل ؛ نظیر ( وہ شخص یا چیز جو ہو بہو کسی اور شخص یا چیز سے مشابہ ہو ) - (۶) متوازی موقع یا جگہ - (۷) مقابلہ -

*draw a p. between two things*: دو چیزوں کا مقابلہ کرنا -

*p. bars*: گھوڑی ( جس پر ورزش کرتے ہیں ) -

*p. of latitude*: ( خط ) عرض البلد -

*p. ruler*: متوازی خط کش ؛ متوازی رول -

**Parallel,** *v. t. & i.*: (۱) دو چیزوں میں مشابہت یا مماثلت دکھانا ؛ مقابلہ کرنا ؛ تشبیہ دینا - (۲) مثل یا نظیر ڈھونڈھنا یا پیش کرنا ؛ مقابلے میں پیش کرنا - (۳) متوازی ہونا ؛ مثل یا نظیر ہونا ؛ مد مقابل ہونا -

**Parallelepiped,** *n.*: مجسم متوازی السطوح

**Parallelism,** *n.*: متوازیت ؛ متوازی ہونا -

**Parallelogram,** *n.*: متوازی الاضلاع ؛ شکل متوازی الاضلاع ( مربع و مستطیل ) -

*p. of forces*: قوتوں کا متوازی الاضلاع -

**Paralogism,** *n.*: (۱) غیر منطقی استدلال ( خصوصاً جس کا احساس استدلال کرنے والے کو نہ ہو ) - (۲) مغالطہ -

**paralogize**, *v. i.* : استدلال میں غلطی کرنا ؛ ناقص دلیل پیش کرنا ؛ مغالطہ کھانا -

**Paralyse**, *v. t.* : (۱) شل کردینا ؛ فالج زدہ کرنا ؛ مفلوج کرنا ؛ لقوہ مار جانا ( جسم کے کسی حصے کو ) - (۲) ( استعارتاً ) بیکار کردینا ؛ بے دست و پا کردینا ؛ نکما کردینا ؛ معذور کردینا -

**paralysation**, *n.* : (۱) شل ہو جانا یا کر دینا ؛ فالج یا لقوے کا اثر - (۲) بیکار ، بے دست و پا کردینا یا ہو جانا -

**Paralysis**, *n.* : (۱) جسم کے کسی حصے کا شل ہوجانا ؛ فالج ؛ لقوہ - (۲) (استعارتاً) مردنی سی ؛ بے بسی کی حالت؛ معذوری کی حالت ؛ اپاہج کی سی حالت -

**Paralytic**, *a.* & *n.* : (۱) مشلول ؛ مفلوج؛ فالج زدہ ؛ لقوہ زدہ؛ لنجا - (۲) بے دست و پا : اپاہج ؛ معذور ؛ نکما -

**paralytically**, *adv.* : مشلول یا مفلوج کی طرح ؛ اپاہج کی طرح ؛ بے دست و پائی سے ؛ نکمے پن سے -

**Paramagnetic**, *a.* : (۱) جومقناطیس قطبین کی طرف کھینچنے کی صلاحیت رکھتا ہو ؛ قطبی مقناطیسی -

**paramagnitism**, *n.* : قطبی مقناطیسیت -

**Paramatta**, *n.* : پرمٹا ؛ ایک قسم کا ہلکا کپڑا جو نفیس ملائم اون میں سوت یا ریشم ملا کر بنا یا جاتا ہے [ سب سے پہلے شہر پرمٹا ( نیو ساؤتھ ویلز ) میں تیار ہوا تھا ] -

**Parameter**, *n.* : ( ریاضی ) وہ مقدار جو زیر غور صورت میں متعین ہو مگر اور صورتوں میں غیر متعین ہو -

**Paramo**, *n.* : (pl.-os) : بلند اور بے شجر سطح مرتفع جو جنوبی امریکہ کے گرم حصوں میں پائی جاتی ہے -

**Paramount**, *a.* : (۱) ( سیاسی مرتبے یا اقتدار میں ) اعلیٰ ؛ سب سے بڑا؛ سب سے بر تر - (۲) خاص ؛ غیر معمولی ؛ انتہائی- (۳) ( مرتبے یا اقتدار میں ) بر تر -

*lord p.*, *lady*, *p.*: مقتدار اعلیٰ ؛ فرمانروا -

**paramountcy**, *n.* : (۱) اقتدار اعلیٰ ؛ سیاسی اقتدار میں برتر ہونا - (۲) غیر معمولی ہونا -

**paramountly**, *adv.* : (۱) مقتدر اعلیٰ یا فرماں روا کی حیثیت سے - (۲) غیر معمولی طور پر ؛ بے انتہا -

**Paramour**, *n.* : (۱) یار ؛ آشنا ؛ وہ شخص جس کا کسی عورت سے نا جائز تعلق ہو - (۲) آشنا ؛ وہ عورت جس کا کسی مرد سے ناجائز تعلق ہو -

**Parang**, *n.* : ملایا کا بھاری چھرا ( جو غلاف میں رکھا جاتاہے ) -

**Paranoia,-noea**, *n.* : خلل دماغ ؛ مالیخولیا خصوصاً اس قسم کا جس میں انسان اپنے آپ کو بہت بڑا آدمی سمجھتا ہے ؛ اپنی بڑائی کا مالیخولیا

**Parapet**, *n.* : (۱) نیچی دیوار جو چھت' برآمدے وغیرہ کی منڈیر پر ہوتی ہے - (۲) ( فوج ) دمدمہ ؛ مورچہ ؛ دھس

**parapeted**, *a.* : دمدمہ دار ؛ جس کے آگے نیچی دیوار ہو -

**Paraph**, *n.* : دستخط کی کشش : قلم کی کشش جو دستخط کے آخر میں ہوتی ہے ( ابتدا میں جعل سازی سے محفوظ رہنے کے لئے اختیار کی گئی تھی ) -

**Paraphernalia**, *n.* pl. : (۱) ذاتی اسباب یا سامان ؛ وہ چیزیں جو کسی شخص کے ذاتی استعمال میں ہوں - (۲) (کسی چیز کے ) آلات وغیرہ ؛ ساز و سامان ؛ لوازم - (۳) ( سابق معنی ) شادی شدہ عورت کا ذاتی سامان(جوقانوناً اس کی ملک تسلیم کیاجاتاتھا)-

**Paraphrase**, *n.* & *v. t.* : (۱) (عبارت کا) مطلب؛ تشریح؛ توضیح- (۲) بائبل کی منظوم تفسیر کا کوئی باب ( یہ تفسیر اسکاچستان کے کلیسا میں رائج تھی ) - (۳) عبارت کا مطلب یا مفہوم بیان کرنا -

**paraphrastic**, *a.* : توضیحی -

**paraphrastically**, *adv.* : توضیح کے طور پر -

**Paraplegia**, *n.* : پیروں کا اور پورے یا آدھے دھڑ کا فالج ؛ نیچے کے دھڑ کا فالج -

**paraplegic**, *a.* : جس کے نیچے کے دھڑ پر فالج گراہو -

**Parasang**, *n.* : فرسنگ ( تقریباً $3\frac{1}{4}$ میل کا ہوتا ہے ) -

**Paraselene**, *n.* : ماہ کاذب ؛ وہ روشن داغ جو چاند کے ہالے میں نظر آتا ہے -

**Parasite**, *n.* : (۱) کاسہ لیس ؛ طفیلی ؛ لیموںنچوڑ - (۲) طفیلی پودا ؛ طفیلی کیڑا ( جو دوسرے پودے یا کیڑے سے غذا حاصل کرتا ہو ) - (۳) ( بیجا استعمال ) بیل وغیرہ؛ وہ پودا جو کسی اور پودے پر یا دیوار پر چڑھ جاتا ہے -

**parasitic(al)**, *aa.* : طفیلی -

**parasitism**, *n.* : (۱) کاسہ لیسی - (۲) طفیلیت -

**parasitology**, *n.* : طفیلی کیڑوں یا پودوں کا علم -

**Parasiticide**, *n.* : طفیلی کش ؛ وہ چیز جو طفیلی کیڑوں یا پودوں کو ہلاک کرتی ہے -

**Parasitize**, *v. t.* : طفیلیوں سے بھر دینا -

**Parasol**, *n.* : زنانہ چھتری ؛ چھوٹی چھتری -

**Parasynthesis**, *n.* : لفظ کا کسی مرکب سے مشتق ہونا -

**parasynthetic**, *a.* : مرکب سے مشتق -

**Parataxis**, *n.* : کئی فقروں کا بغیر حرف ربط ساتھ ساتھ آنا -

**paratactic**, *a.* : بے حرف ربط کے ملا ہوا؛ تصریفی طورپر ملاہوا -

**paratactically**, *adv.* : تصریفی طور پر -

**Paratyphoid**, *n.* : نقلی ٹائیفائڈ؛ نقلی تپ میعادی ( کوئی بخار جو تپ میعادی سے اس قدر مشابہ ہو کہ بغیر جراثیم خون کے معائنے کے فرق نہ معلوم ہو ) -

**Paravane**, *n.* : سرنگ کاٹنے کا آلہ ( ایک آلہ جو دریا کے اندر دورتک لٹکا کر کھینچاجاتا ہے اور سرنگوں کی زنجیریں کاٹ دیتاہے) -

**Parboil**, *v. t.* : (۱) نیم جوش کرنا ؛ قدرے ابالنا - (۲) ( استعارتاً ) بہت زیادہ جوش دلا دینا ؛ بہت بھڑ کا دینا -

**Parbuckle**, *n.* & *v. t.* : (۱) ڈول پھندا ( ج ) ؛ وہ رسی جسے بیچ میں کسی چیز سے باندھ دیتے ہیں اور دونوں سروں کو گول پیپوں اور اسی شکل کی چیزوں میں لپیٹ کر انھیں نیچے لٹکاتے یا اوپر کھینچتے ہیں - (۲) ڈول پھندے سے نیچے لٹکانا یا اوپر کھینچنا -

**Parcel**, *n.* & *adv.* : (۱) ( قدیم ) حصہ ؛ ٹکڑا ؛ جز - (۲) قطعۂ زمین ؛ قطعۂ اراضی - (۳) پارسل ؛ چیزوں کی کپڑے یا کاغذ وغیرہ میں باندھی ہوئی گٹھڑی ؛ بہنگی - (۴) (تجارت) مال کی ایک کھیپ ایک چالان - (۵) ( متروک ) کسی قدر ؛ جزوی طور پر -

*part and p.* : دیکھو part -

*p. gilt* : جس کے ایک حصے میں سونے کا ملمع ہو ( خصوصاً پیالہ وغیرہ) جس میں اندر کی طرف سونے کا ملمع ہو -

*p. -post* : پارسل چوکی ؛ ڈاکخانے کی وہ شاخ جس سے پارسل بھیجے جاتے ہیں -

**Parcel,** *v. t.* : (۱) حصے بخرے کرنا ۔ حصوں میں تقسیم کرنا ( *p.out* ) - (۲) ( جہاز رانی ) ( رسی پر ) کرمچ کی دھجیاں لپیٹنا - (۳) درز بند کرنا ( کرمچ کے ٹکڑوں اور رال سے ) ۔

**Parcelling,** *n.* : (۱) parcel کا حاصل مصدر - (۲) تار کول لگی کرمچ کی دھجیاں (جو جہاز کی رسیوں پر لپیٹی جاتی ہیں ) -

**Parcenary,** *n.* : مشترکہ وراثت ؛ شرکت در وراثت ۔

**Parcener,** *n.* : شریک وراثت ؛ شریک ارث ۔

**Parch,** *v. t. & i.* : (۱) ( مٹر وغیرہ کو ) تھوڑا سا بھوننا ' نیم بریاں کرنا - (۲) ( گرمی کا آدمی کو ) جھلس دینا ؛ ( پیاس کا ) حلق میں کانٹے ڈال دینا ؛ خشک کر دینا - (۳) بھوننا - (۴) ( پیاس سے ) حلق میں کانٹے پڑجانا ؛ خشک ہو جانا ۔

**Parchment,** *n.* : (۱) چرمی کاغذ ؛ جھلی ( جو لکھنے کے کام آئے ) - (۲) چرمی کاغذ یا جھلی پر لکھا ہوا مسودہ یا مخطوطہ - (۳) جھلی کی طرح کا چھلکا خصوصاً کافی بن کا چھلکا ۔

**parchmenty,** *a.* : چرمی کاغذ کا ۔

**Pard,** *n.* : ( قدیم ) چیتا ؛ تیندوا ۔

**Pard,** *n.* : ( عامیانہ خصوصاً امریکا ) شریک ؛ ساجھی ؛ ساتھی -

**Pardon,** *n.* : (۱) معافی ( خطا یا جرم سے ) - (۲) ( کلیسا ) عفوگناہ ( = *indulgence* ) - (۳) وہ جشن جس میں گنہ گار کو معافئی سزا (*indulgence*) عطا کی جائے ؛ جشن عفوگناہ - (۴) (قانون)سزا معاف کرنا یا ہونا ؛ معافی ۔

*general p.*: عام معافی (سب جرموں کی یا سب مجرموں کی) -

*I beg your p.* : (۱) خطا معاف ؛ قصور معاف - (۲) معاف فرمائیے میں نے سنا نہیں -

**Pardon,** *v. t.* : (۱) معاف کرنا ؛ بخش دینا ؛ درگزر کرنا - (۲) معذور سمجھنا ؛ معذور رکھنا ؛ معذرت قبول کرنا ۔

**pardonable,** *a.* : قابل معافی ؛ لائق در گذر ؛ قابل عفو ۔

**pardonableness,** *n.* : قابل در گذر ہونا

**pardonably,** *adv.* : قابل عفو طور پر -

**Pardoner,** *n.*: ( تاریخ ) وہ شخص جسے کلیسا کی طرف سے لوگوں سے روپیہ لے کر اُن کے گناہ معاف کر دینے کی اجازت ملی ہو -

**Pare,** *v.t.*: (۱) تراش کر برابر یا درست کرنا ؛ تراشنا ؛ چھیلنا - (۲) ( پھل وغیرہ کو ) چھیلنا ؛ چھلکا اُتارنا - (۳) ( استعارتاً ) رفتہ رفتہ کم کرنا - (۴) مونڈ ڈالنا ؛ کاٹ دینا ؛ تراش دینا ۔

*p. nail &c to the quick* : جیتا ناخن وغیرہ تراش دینا -

**parer,** *n.*: تراشنے کا آلہ -

**paring,** *n.* : (۱) چھیلنا ؛ تراشنا وغیرہ - (۲) چھیلن؛ تراشہ -

**Paregoric,** *a. & n.*, *P.(elixir)* : شربت مسکن (افیون کو الکحل میں حل کر کے اس میں کافور ' سونف اور بنزوئیک ایسڈ ملا کر بناتے ہیں) -

**Pareira,** *n.*: پریرا ( یہ دوا ہے جو ایک برازیلی بوٹی کی جڑ سے حاصل ہوتی ہے اور پیشاب کی بیماریوں کے لئے مفید ہے ) -

**Parenchyma,** *n.* : (۱) (تشریح) غدود اور اعضاے جسم کا اصلی مادہ جو گوشت اور نسوں کے علاوہ ان کی ساخت کے لئے ضروری ہے- (۲) ( نباتیات ) اسفنجیہ ؛ خلیوں کا اسفنج نما مجموعہ جو پتوں اور گودے وغیرہ میں ہوتا ہے-

**parenchymal,** *a.* : (۱) مذکورہ مادہ سے بنا ہوا یا اس کے مانند یا اس کا - (۲) اسفنجی -

**parenchymatous,** *a.* : (۱) Parenchymal = (۲) اسفنجیہ دار ؛ اسفنجیالی -

**Parent,** *n.* : (۱) باپ یا ماں - (۲) مورث ؛ بزرگ - (۳) مورث ( وہ درخت جس سے اور درخت یا وہ جانور جس سے اور جانور پیدا ہوے ہوں ) - (۴) ( استعارتاً ) منبع ؛ سر چشمہ ؛ جڑ ( برائی وغیرہ کی ) -

*our first pp.* ہمارے اصلی والدین (آدم و حوا) -

**parental,** *a.* : پدری ؛ مادری ؛ آبائی ؛ خاندانی -

**parentally,** *adv.*: ماں یا باپ کے طور پر؛ ماں یا باپ کی طرف سے ؛ خاندانی طور پر -

**Parentage,** *n.* : نسب : سلسلۂ نسب -

**Parenthesis,** *n.* (pl. - *theses*) : (۱) جملۂ معترضہ ؛ وہ لفظ یا جملہ جو قوسین کے اندر ہو اور بقیہ عبارت سے نحوی ربط نہ رکھتا ہو - (۲) قوسین؛ جملۂ معترضہ کا نشان( ) - (۳) (استعارتاً) وقفہ -

**Parenthesize,** *v.t.* : (۱) جملۂ معترضہ کے طور پر داخل کرنا یا لکھنا - (۲) (لفظ یا جملے کو) قوسین کے اندر لکھنا -

**Parenthetic,** *a.* : (۱) جملہ معترضہ کا - (۲) جملہ معترضہ کی حیثیت کا- ( ۳ ) ( استعارتاً ) جو بیچ میں داخل کردیا جائے ؛ جو بات کاٹ کر کہا جائے -

**parenthetical,** *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**parenthetically,** *adv.* : جملہ معترضہ کے طور پر -

**Paresis,** *n.* : استرخا ؛ وہ فالج جس میں اعصابی حرکت ماؤف ہو جاتی ہے مگر حس باقی رہتی ہے -

**paretic,** *a.* : جسے استرخا ہو -

*Par excellence, adv.* : سب سے بڑھ کر ؛ بدرجۂ اتم -

**Parget,** *v. t. & n.* : پلاستر ؛ استر کاری کرنا -

**Parhelion,** *n.* : آفتاب کاذب؛ آفتاب کے ہالے ( سر چشمۂ شمس) میں سب سے زیادہ روشن مقام -

**parheliacal, parhelic,** *aa.* : آفتاب کاذب کا -

**Pariah,** *n.* : (۱) ہندوستانی نیچ قوم کا آدمی ؛ اچھوت - ( ۲ ) ادنیٰ ذات کا یا ادنیٰ طبقے کا شخص - ( ۳ ) وہ شخص جو ذات باہر ہوگیا ہو ؛ برادری سے خارج شخص ۔

*p. - dog* : ہندوستان کا زرد رنگ کا ادنیٰ ذات کا کتا جو مارا مارا پھرتا ہے -

**Parian,** *a. & n.* : (۱) پاروسی ؛ جزیرۂ پاروس کا (اس جزیرے کا سفید سنگ مرمر مشہور ہے) - (۲) نفیس سفید چینی مٹی -

**Parietal,** *a.* : کسی جوف جسم کے اطرات کی نسیج کا یا اس کے متعلق -

*p. bones* : کھوپڑی کے اوپر اور بازوؤں کی دو ہڈیاں؛ عظام القحف -

*Pari mutuel, n.* : (۱) شرط مشترک ؛ ساجھے کی بازی ( گھڑ دوڑ کی وہ بازی جس میں جیتنے والے جیتی ہوئی رقم دوسرے شرط لگانے والوں کے ساتھ بانٹ لیتے ہیں)-

*Pari passu, adv.* (۱) مساوی رفتار سے- (۲) ایک ہی وقت میں اور برابر-

**Paris,** *n.* : شہر پیرس ؛ فرانس کا دارالحکومت ۔

*P. blue* : ایک قسم کا نیلا رنگ -

*P. doll* : مجسمی شکل جو عورتوں کے کپڑے بیچنے والی کی دوکان پر رکھی رہتی ہے -

*P. green* : پیلا ایک زھریلا رنگ ہے جو جراثیم کش بھی ھے -

*P. white* : ایک قسم کا عمدہ سفیدہ جو پالش کے کام آتا ھے -

**Parish**, *n.* : (۱) کلیسائی حلقہ ( کسی ضلع کا اتنا حصہ جس میں ایک علحدہ گرجا اور پادری ہو) - (۲) خیراتی حلقہ ( قانون امداد غربا کے نفاذ کے لیے جو حلقے قائم کئے گئے ھیں ان میں سے ایک ) ( نیز civil p. = ) - (۳) کلیسائی حلقے کے کل باشندے -

*go on the p.* : خیراتی حلقے (parish) سے امداد حاصل کرنا -

*p. clerk* : کلیسائی حلقے کا محرر ؛ ایک عہدہ دار جو مختلف کلیسائی فرائض انجام دیتا ھے -

*p. council* : پیرش کی کونسل کا ڈسٹرکٹ بورڈ -

*p. lantern* : دیکھو Lantern -

*p. register* : پیرش کا رجسٹر (جس میں ولادت' موت' شادی وغیرہ کا اندراج ہوتا ھے ) -

**Parishioner**, *n.* : کسی (کلیسائی) حلقے کا رھنے والا -

**Parisian**, *a.. & n.*: (۱) پیرسی ؛ پیرس کا - (۲) پیرس کا رھنے والا' باشندۂ پیرس -

**Parisyllabic**, *a.* : مساوی‌الاجزا (یونانی اور لاطینی کا وہ اسم جس کے بول جتنے حالت فاعلی میں ہوتے ھیں اتنے ھی حالت اضافی ' مفعولی وغیرہ میں رھتے ھیں) -

**Parity**, *n.* : (۱) مساوات ؛ برابری (خصوصاً کلیسا کے ارکان یا عہدہ‌داروں میں) - (۲) مشابہت ؛ مماثلت - (۳) (تجارت) مساوات مبادلہ ؛ مساوات زر ؛ (دو ملکوں کے) سکوں کے مبادلے کا معمولی حالت میں ہونا -

*p. of reasoning* : مشابہت استدلال -

**Park**, *n.* : (۱) رمنہ ؛ سبزہ زار اور جنگل جو دیہات میں امیروں کے مکان کے ساتھ ہوتا ھے - (۲) پارک ؛ کھلا باغ - (۳) قدرتی پارک ؛ سبزہ زار - (۴) ( توپ خانے وغیرہ کے ) کیمپ کا میدان؛ پڑاؤ - (۵) موٹروں کے کھڑے کرنے کا چوک یا میدان -

*oyster p.*: oyster کا کھیت ؛ سمندر کے کنارے ایک محصور رقبہ جس میں oyster پالے جاتے ھیں -

*The P.*: پہلے لندن کے سینٹ جیمس پارک کو کہتے تھے اب ھائڈ پارک کو کہتے ھیں -

**parkish**, *a.* : پارک کا سا -

**Park**, *v. t.* : (۱) کسی قطعۂ اراضی کو پارک بنانا - (۲) (فوجی) ( توپ خانہ وغیرہ کو ) کیمپ میں سجانا ؛ پڑاؤ میں قرینے سے رکھنا - (۳) موٹر کو موٹروں کے چوک میں کھڑا کرنا -

**Parkhurst**, *n.*, **P.** (*prison*) : (*Parkhurst*) پارکہرسٹ کا جیل خانہ -

**Parkin**, *n.* : ( شمالی اضلاع ) جئی کا کیک ( ایک قسم کا کیک جو جئی کے آٹے اور شیرۂ وغیرہ سے بنتا ھے ) -

**Parky**, *a.* : ( عامیانہ ) سرد ؛ ٹھنڈی ( ہوا ) -

**Parlance**, *n.*: کسی خاص طبقے کی زبان یا روز مرہ ؛ محاورہ؛ بولی -

**Parley**, *n.* : (۱) وہ مجلس جس میں امور متنازعہ پر گفت و شنید کی جاۓ ؛ گفت و شنید کی صحبت - (۲) ( فوج ) ( صلح وغیرہ کی ) شرائط کی گفت و شنید ؛ شرائط کی گفتگو -

*beat a p.* : ڈھول بجاکر گفت و شنید کی درخواست کرنا -

*sound a p.* : ترم بجا کر گفت و شنید کی درخواست کرنا -

**Parley**, *v. i. & t.* : (۱) صلح وغیرہ کی شرائط کے متعلق گفت و شنید کرنا ؛ شرائط طے کرنا ( خصوصاً دشمن سے ) - (۲) کسی زبان میں گفتگو کرنا ( خصوصاً کسی غیر زبان میں ) -

**Parleyvoo**, *n. & v. i.* : ( مزاحاً ) (۱) فرانسیسی ؛ فرانس کا رھنے والا ؛ فرانسیسی زبان - (۲) فرانسیسی بولنا ؛ فرانسیسی میں گفتگو کرنا -

**Parliament**, *n.* : (۱) پارلیمنٹ ( برطانیہ کی اعلیٰ مجلس مقننہ ) - (۲) دوسرے ملکوں کی اعلیٰ مجلس مقننہ - (۳) ادرک کی پتلی خستہ میٹھی ٹکیا ( نیز *p. cake* ) -

*Long P.* : پارلیمنٹ جو ۳ نومبر سنہ ۱۶۴۰ ع سے مارچ سنہ ۱۶۶۰ ع تک قائم رھی ( دیکھو *Long* ) -

*open P.* : ( بادشاہ کا ) پارلیمنٹ کے اجلاس کا باضابطہ افتتاح کرنا -

*the P. Act* : سنہ ۱۹۱۱ ع کا وہ قانون جس کی رو سے برطانوی دارالامرا بعض مسودات قانون مثلاً مالی مسودات کے حق تنسیخ سے محروم کر دیا گیا اور دوسرے مسودات میں بھی یہ حق صرف التوا تک محدود رہ گیا -

*Short P.*: پارلیمنٹ جو ۱۳ اپریل سنہ ۱۶۴۰ ع سے ۵ مئی سنہ ۱۶۴۰ ع تک رھی -

**Parliamentarian**, *n. & a.*: (۱) پارلیمنٹ کے مباحثے میں مہارت رکھنے والا - (۲) حامی پارلیمنٹ ( سترھویں صدی کی خانہ جنگی میں پارلیمنٹ کا طرف دار ) - (۳) parliamentary -

**Parliamentary**, *a.* : (۱) پارلیمنٹ کا ؛ پارلیمنٹی - (۲) پارلیمنٹی ؛ پارلیمنٹ کا وضع کیا ہوا ' منظور کیا ہوا یا قائم کیا ہوا - (۳) ( زبان یا الفاظ کے متعلق ) شایان پارلیمنٹ ؛ جو پارلیمنٹ کے مباحثوں میں استعمال ہوسکے ؛ ( بول چال ) مہذب -

*old p. hand* : وہ شخص جو پارلیمنٹ کے مباحثوں میں تجربہ‌کار ہو -

*p. agent*: پارلیمینٹی وکیل؛ پارلیمنٹی ایجنٹ (جب پارلیمنٹ میں کوئی ایسا قانون بنتا ھے جس کا تعلق کسی ایک شخص یا ایک کمپنی سے ہو تو اس کی طرف سے ایک ایجنٹ اجلاس پارلیمنٹ میں شریک ہوتا ھے ) -

*p. train* : پارلیمنٹی گاڑی ؛ وہ گاڑی جس کا کرایہ ایک پینی فی میل سے زیادہ نہ ہو -

**Parlour**, *n.* : (۱) دیوان خانہ ؛ بیٹھک ؛ نشست کا کمرا - (۲) ( سراۓ وغیرہ میں ) خلوت خانہ ؛ علحدہ کمرا ( جس میں صرف نجی گفتگو کرتے ھیں ) -

*p. boarder* : اقامتی مدرسے کا وہ طالب علم جو پرنسپل کے گھر میں رھتا ہو -

*p.-car* : (امریکا) ریل کا پرتکلف ڈبہ -

*p.-maid* : کھانا کھلانے والی خادمہ -

**Parlous**, *a. & adv.*: (قدیم ' مزاحیہ) (۱) خطرناک ؛ پر خطر - (۲) سخت ؛ کٹھن ؛ دشوار ؛ صعب - (۳) نہایت ہوشیاری کا ؛ کمال کا - (۴) نہایت ؛ بے انتہا ؛ حد سے زیادہ -

**Parmesan**, *a. & n.*, **P.** (*cheese*) : پارما کا پنیر ؛ ایک قسم کا پنیر جو پارما ( واقع اٹلی ) میں بنتا ھے -

**Parnassus**, *n.* : پرناسس ؛ کوہ پرناسس ( وسطی یونان کا ایک پہاڑ جو قدیم زمانے میں فنون لطیفہ کی دیویوں کا مسکن سمجھا جاتا تھا ) -

**Parnassian**, *a. & n.*: (۱) پرناسی ؛ انیسویں صدی کے فرانسیسی

شاعروں کے ایک خاص حلقے کا رکن - (۲) یونانی شاعروں سے متعلق ؛ پرناسی حلقے کا -

**Parnellism,** *n.* : (۱) پارنیل کی پالیسی ؛ پارنیل کی ہوم رول پارٹی کی پالیسی ( C. S. Parnell آئرستان کی ہوم رول پارٹی کا سنہ ۱۸۸۰ع سے سنہ ۱۸۹۱ تک قائد اعظم تھا ) -

**Parnellite,** *n.* : پارنیل کا پیرو -

**Parochial,** *a.* : (۱) کلیسائی حلقے کا ( یعنی *parish* کا ) - (۲) کسی محدود حلقے کا ؛ مقامی ( معاملہ وغیرہ ) -

**parochialism,** *n.* : مقامیت؛ اپنے کلیسائی حلقے یا کسی محدود حلقے کے معاملات کو بہت اهمیت دینا ؛ اپنی توجه مقامی معاملات تک محدود رکھنا -

**parochiality,** *n.* : محدود حلقے سے متعلق ہونا ؛ مقامی ہونا ؛ مقامیت -

**parochialize,** *v. t.* : (۱) مقامی رنگ میں رنگنا - (۲) کلیسائی حلقے سے متعلق کرنا -

**parochially,** *adv.* : کلیسائی حلقے کی طرح سے ؛ کلیسائی حلقے کے لحاظ سے -

**Parody,** *n. & v. t.* : (۱) ( کسی مصنف کی عبارت یا اسلوب بیان وغیرہ کی ) مضحک نقل ؛ مضحکہ انگیز تصرف ؛ مضحکہ - (۲) ( کسی چیز کی ) بھونڈی نقل ؛ غلط چربا ؛ بگڑا ہوا نقشہ - (۳) ( عبارت ، نظم ، طرز وغیرہ کی ) مضحک نقل کرنا ؛ مضحکہ انگیز تصرف کرنا ؛ نقل کر کے ہنسی اڑانا -

**parodist,** *n.* : مضحک نقل یا تصرف کرنے والا ؛ مضحکہ نگار -

**Parole,** *n. & v. t.* : (۱) قول ؛ زبان ؛ ایسا وعدہ جس کا نباہنا اپنی عزت قائم رکھنے کے لئے ضروری ہو ( نیز *p. of honour* ) ؛ سپاہیانہ قول - (۲) ( فوج ) قیدی کا وعدہ کہ فرار کی کوشش نہیں کرے گا یا کچھ عرصے کے لئے جا کر لوٹ آے گا یا کچھ دن تک قید کرنے والے کے مقابلے میں ہتھیار نہیں اٹھاے گا - (۳) ( فوج ) وہ لفظ شناخت ( password ) جو افسر یا گارد کا معائنہ کرنے والے استعمال کرتے ہیں ؛ پیرول - (۴) قیدی کو قول لے کر رہا کرنا -

*on p.* : قول لے کر رہا کیا ہوا -

**Paronomasia,** *n.* : ایہام ؛ رعایت لفظی ؛ ضلع جگت -

**Paroquet** : دیکھو Parakeet -

**Parotid,** *a. & n.* : (۱) کان کے پاس کا - (۲) کان کے پاس کا غدود -

*p. duct* : کان کے پاس کی نالی جو منہ تک پہنچتی ہے -

*p. gland* : کان کے پاس کا غدود -

**Parotitis,** *n.* : گل سوا -

**Paroxysm,** *n.* : (۱) دورہ ( کسی بیماری کا ) - (۲) غلبہ ؛ دورہ ( ہنسی ، غصے وغیرہ کا ) -

**paroxysmal,** *a.* : دورے کا ؛ دورے کا سا -

**Paroxytone,** *a. & n.* : ( یونانی صرف و نحو ) ( وہ لفظ ) جس کے جزو ما قبل و آخر پر شدید تاکید (*acute accent*) ہو -

**Parpen,** *n.* : در رخا پتھر ؛ وہ پتھر جو دیوار کے دونوں طرف نکلا ہو اور دونوں طرف کی سطح عمودی اور ہموار ہو

**Parquet,** *n. & v. t.* : (۱) لکڑی کا فرش ؛ تختوں کا فرش - (۲) کمرے میں لکڑی کا فرش لگانا ؛ تختوں کا فرش لگانا -

**parquetry,** *n.* : لکڑی کے فرش کا سامان ، تختے وغیرہ

**Par(r),** *n.* : سامن مچھلی کا بچہ -

**Parricide,** *n.* : (۱) پدر کش ؛ بزرگ کش ؛ عزیز کش - (۲) غدار ؛ قوم فروش ؛ مالک فروش - (۳) پدر کشی ؛ بزرگ کشی ؛ عزیز کشی - (۴) غداری ؛ قوم فروشی ؛ ملک فروشی -

**parricidal,** *a.* : (۱) پدر کشانہ ؛ بزرگ کشانہ - (۲) غدارانہ -

**Parrot,** *n. & v. t.* : (۱) طوطا - (۲) طوطے کی طرح نقل کرنے والا ؛ نقال - (۳) طوطے کی طرح دهرانا ؛ طوطے کی طرح بے سوچے سمجھے رٹنا -

*p. -fish* : طوطا مچھلی -

**parrotry,** *n.* : طوطے کی طرح دوسرے کے اقوال وغیرہ کو بے سوچے سمجھے دهرانا -

**Parry,** *v. t. & n.* : (۱) ( حملے کو ) رد کرنا ؛ ( وار کو ) روکنا ؛ خالی دینا ؛ ( سوال یا اعتراض سے ) پہلو بچا جانا ؛ ٹال دینا - (۲) توڑ ؛ روک -

**Parse,** *v. t.* : تجزیہ کرنا ؛ اجزاے کلام کی تشریح کرنی ؛ تصریف کرنا -

**Parsee,** *n.* : (۱) پارسی - (۲) زبان پارسی ( وہ زبان جو ساسانیوں کے دور حکومت میں بولی جاتی تھی ) -

**Parseeism,** *n.* : پارسیوں کا مذهب ؛ پارسی مذهب -

**Parsimony,** *n.* : (۱) جز رسی ؛ بے حد کفایت شعاری - (۲) (استعارتاً) ( ادنی اور معمولی چیزوں میں ) جزرسی ؛ بخل - (۳) کنجوسی ؛ بخل -

*law of p.* : قانون کفایت (یہ اصول کہ صرف اسی قدر علل و اسباب فرض کئے جائیں جتنے ضروری ہوں ) -

**parsimonious,** *a.* : جز رس ؛ کفایت شعار ؛ کنجوس ؛ بخیل -

**parsimoniously,** *adv.* : جزرسانہ ؛ کفایت شعارانہ ؛ بخیلانہ -

**parsimoniousness,** *n.* : جز رسی ؛ کنجوسی -

**Parsley,** *n.* : اجمود کی قسم کی نبات ؛ ایک چھتر دار پودا جس کے پھول سفید اور پتیاں خوشبودار ہوتی ہیں اور ان سے کھانے کی قابوں کو سجاتے ہیں -

**Parsnip,** *n.* : ایک پودا جس کی جڑ ہلکے زرد رنگ کی اور پھول زرد ہوتے ہیں ، کھانے کے کام آتا ہے ؛ ایک قسم کی گاجر -

*fine words butter no p.* : دیکھو Butter -

**Parson,** *n.* : (۱) اس کلیسائی حلقے کا پادری جس کے گرجے کی آمدنی کسی وقف یا جاگیر سے نہ ہو - (۲) اس حلقے کا پادری جس کے گرجے کے ساتھ کوئی وقف یا جاگیر ہو - (۳) بول چال میں ہر پادری کو کہہ دیتے ہیں -

*p. -bird* : ملا طائر ؛ پادری طائر ؛ حوری پرندہ ؛ ایک پرندہ جو نیوزی لینڈ میں ہوتا ہے ، اس کے پر سیاہ ہوتے ہیں مگر گردن سفید ہوتی ہے -

*p.'s nose* : مرغ وغیرہ کا پُٹھا -

**parsonic,** *a.* : پادری کا -

**Parsonage,** *n.* : پادری کا مکان -

**Part,** *n. & adv.* : (۱) حصہ ؛ جزو ؛ ٹکڑا ؛ پارہ - (۲) کتاب کا ایک حصہ یا ایک جلد - (۳) جسم کا حصہ ؛ عضو - (۴) کسی چیز کے مساوی حصوں میں سے ایک حصہ - (۵) حصہ ؛ شرکت - (۶) حصے کا کام ؛ مقررہ خدمت ؛ فرض - (۷) ایکٹر کا پارٹ ؛ کام - (۸) پارٹ ؛ وہ الفاظ جو ایکٹر کو اسٹیج پر کہنے پڑتے ہیں ؛ ان کی لکھی ہوئی کاپی - (۹) ( موسیقی ) سر ؛ سرتی ؛ ( کسی خاص شخص کی آواز یا کسی باجے کی ) لے ؛ سر - (۱۰) ( جمع ، قدیم ) علم و فضل ؛ قابلیت ؛

استعداد [جیسے .man of (good) pp] - (۱۱) (جمع) خطہ؛ علاقہ۔
(۱۲) (نزاع وغیرہ میں کسی کی) جنبہ داری؛ ساتھ۔ (۱۳) = - in p.

*art and p.* : دیکھو Art -

*for my p.* : میں خود تو؛ اپنی طرف سے تو -

*for the most p.* : اکثر؛ زیادہ تر -

*have neither p. nor lot* : قطعاً واسطہ نہ رکھنا؛ بالکل بے تعلق ہونا -

*in p.* : جزواً؛ کچھ -

*most p.*: زیادہ حصہ؛ بڑی تعداد -

*on the p. of*: ــــ کی طرف سے -

*p. and parcel* : اہم جزو

*p. -owner* : ایک حصہ کا مالک -

*p. of speech* : اجزائے کلام (اسم، فعل، حرف وغیرہ) -

*p. -song*: وہ گیت جس کے گانے کے لئے مختلف آوازوں کے کئی آدمیوں کی ضرورت ہو -

*the (privy) pp.* : اندام نہانی -

*play a noble p.* : شرافت کا ثبوت دینا؛ حق شرافت ادا کرنا؛ شریفانہ برتاؤ کرنا -

*play an unworthy p.*: کمینہ پن کا ثبوت دینا؛ کمینہ پن سے کام لینا -

*play a p.*: دھوکا دینا؛ چال چلنا -

*take p* : شریک ہونا؛ حصہ لینا -

*take the p. of* : کسی کی طرف‌داری کرنا؛ جانب داری کرنا -

*take (words &c.) in good p.* : برا نہ ماننا -

**Part, v. t. & i.** : (۱) الگ الگ کرنا یا ہونا؛ پھاڑنا یا پھٹنا - (۲) مانگ نکالنا - (۳) (لڑنے والوں کو) چھڑانا، الگ کرنا؛ (دوستوں کو ایک دوسرے سے) جدا کردینا؛ چھڑا دینا - (۴) جدا ہونا؛ رخصت ہونا - (۵) (بول چال) جیب سے روپیہ نکلنا؛ دام خرچ کرنا یا دینا - (۶) (قدیم) (کسی چیز کو) حصوں میں تقسیم کرنا؛ حصے کرنا -

*p. brass rags with* : دیکھو Brass -

*p. company* : صحبت ترک کرنا -

*p. friends* : دوستانہ حالت میں جدا ہونا -

*p. from* : جدا ہونا؛ رخصت ہونا -

*p. with* : خدا حافظ کہنا؛ جدا ہونا؛ علیحدہ کرنا؛ دے دینا؛ (مال اسباب وغیرہ) حوالے کرنا؛ کام سے الگ کرنا (ملازم کو) -

*the cord parted* : رسی ٹوٹ گئی -

**Partake, v. t. & i.** : (۱) شرکت کرنا؛ شریک ہونا [کسی چیز میں (in)، کسی شخص کے ساتھ (with)] - (۲) تناول کرنا؛ نوش کرنا؛ کھانا یا پینا - (۳) (کسی صفت کا) رنگ پایا جانا -

**Partan, n.** : (اسکاچستان) کیکڑا؛ کرک؛ سرطان -

**Parterre, n.** : (۱) (باغ کا) تختہ؛ چمن (مسطح جگہ جس میں پھولوں کی کیاریاں ہوتی ہیں) - (۲) (تھیٹر) (سامعین کی نشست گاہ میں) نیچے کی منزل -

**Parthenogenesis, n.** : (حیاتیات) خود زائی (ج)؛ بغیر ازدواج کے پیدا ہونا؛ بغیر نر اور مادہ کے ملے پیدا ہونا

**parthenogenetic, a.** : خود زا (ج) -

**Parthian, a.** : (۱) پارتھیائی؛ پارتھیا کا؛ ساکن پارتھیا (پارتھیا قدیم زمانے میں مغربی ایشیا کی ایک سلطنت تھی) -

*P. glance* : پچھلی نظر؛ نگاہ واپسیں؛ وہ نظر جو چلتے وقت ڈالی جائے (پارتھیائی تیر اندازوں کی طرح جو بھاگتے بھاگتے پیچھے کی طرف مارتا جاتا تھا) -

*P. shaft*: چلتے وقت کی چوٹ؛ رخصتی چوٹ (کسی استدلال یا بحث کے خاتمے پر کوئی ایسی بات جس کا زبردست اثر ہو) -

**Parti, n.** : بر؛ جوڑا (وہ مرد یا عورت جو شادی کے لیے اچھا جوڑا سمجھا جائے) -

*p. pris* : وہ خیال جو پہلے سے دل میں جما ہو -

**Partial, a.** : (۱) جانب دار؛ بیجا پاسداری کرنے والا؛ جانب دارانہ؛ بے انصافی کا - (۲) جزوی؛ ادھورا؛ ایک جز کا؛ ایک حصے کا -

*p. eclipse* : ادھورا گہن -

*p. to* : مائل؛ شائق؛ پسند کرنے والا (کسی شخص یا چیز کا) -

**partially, adv.**: (۱) جانب دارانہ؛ پاس دارانہ - (۲) جزوی طور پر؛ کسی قدر

**Partiality, n.** : (۱) بیجا پاس داری؛ جانب داری - (۲) شوق؛ میلان -

**Partible, n.**: تقسیم پذیر؛ قابل تقسیم (خصوصاً وہ مشترک اراضی جو قابل تقسیم ہو) -

**Participate, v. t. & i** : (۱) شریک ہونا؛ شامل ہونا؛ شرکت کرنا [کسی چیز میں (in)، کسی شخص کے ساتھ (with)] - (۲) (p. of) کچھ رنگ پایا جانا (کسی صفت یا کسی چیز کا) -

**participant, n.** : شرکت کرنے والا؛ شریک -

**participation, n.** : شرکت؛ حصہ لینا -

**participator, n.** : شرکت کرنے والا، شریک -

**Participle, n.** : وہ صفت جس میں فعل کے بھی بعض خواص ہوتے ہیں -

*past p.*: ماضی معطوفہ -

*present p*: اسم حالیہ -

**participled, a.**: (عامیانہ) = damned

**participial, a.** : حالیہ -

**participially, adv.** : بہ طور حالیہ -

**Particle, n.**: (۱) ذرہ - (۲) خفیف مقدار؛ ایک ذرہ - (۳) (صرف و نحو) حرف؛ (۴) سابقہ یا لاحقہ

**Particoloured, party -, a.**: (۱) مختلف اللون؛ بہو رنگی؛ رنگ برنگ؛ گوناگوں؛ بوقلموں؛

**Particular, a. & n.**: (۱) خاص؛ مخصوص - (۲) انفرادی؛ منفرد - (۳) غیر معمولی؛ قابل ذکر؛ خاص - (۴) دقیقہ رس؛ جزرس؛ جزویات کی صحت پر زور دینے والا - (۵) نفاست پسند؛ نازک مزاج (کھانے پینے وغیرہ میں) - (۶) مد؛ شق؛ جز - (۷) (جمع) مفصل کیفیت؛ مفصل حالات؛ تفصیل

*in p.* : خصوصاً؛ خاص طور پر -

*P. Baptists*: تخصیص پسند بپٹسٹ؛ بپٹسٹ فرقے کے وہ لوگ جو برگزیدگی اور نجات خواص کا عقیدہ رکھتے ہیں -

*p. election*: (عقیدۂ) برگزیدگی؛ یہ عقیدہ کہ خدا اپنے بعض بندوں کو چن

کر انہیں اعلی روحانی مراتب عطا کرتا ہے -
(عقیدۂ)نجات خواص؛ یا عقیدۂ کا صرف خاص خاص
*p. redemption*: لوگوں کو نجات ہوگی -

**particularity**, *n.*: تفصیل؛ شرح؛ خاصہ؛ تخصیص؛ خاص ہونا -

**particularly**, *adv.*: خصوصاً؛ بالتخصیص؛ خاص طورپر؛ خاص کر -

**Particularism**, *n.* : (۱) تخصیص پسندی ؛ عقیدۂ برگزید گی اور عقیدۂ نجات خواص (دیکھو *particular*) - (۲) فرقہ پرستی ؛ فرقہ بندی ؛ تفریق پسندی - (۳) آزاد وفاقیت ( یہ اصول کہ متحدہ سلطنت کے اندر ہر ریاست آزاد ہو )

**particularist**, *n.* : (۱) فرقہ پرست ؛ تفریق پسند - (۲) آزاد وفاقیت کا حامی -

**Particularize**, *v. t.* : (۱) نام بہ نام ذکر کرنا ؛ ایک ایک کرکے بیان کرنا - (۲) تخصیص کر دینا ؛ صراحت کر دینا -

**particularization**, *n.*: تخصیص؛ تصریح ؛ نام بہ نام ذکر کرنا -

**Parting**, *n.* : (۱) part کا حاصل مصدر - (۲) رخصت ؛ وداع - (۳) ( بطور صفت کے ) رخصتی ؛ وداعی - (۴) مانگ ( جو بالوں میں نکالی جاتی ہے ) -

*p. of the ways*: (۱)دوراہا؛ سہ راہا وغیرہ - (۲)(استعارتاً) عمل کا دوراہا ؛ زندگی کا دوراہا ؛ وہ موقع جہاں یہ فیصلہ کرنا ہو کہ مختلف طریقوں میں کون سا طریق عمل اختیار کیا جائے -

**Partisan,-zen** *n.* : (۱) (خصوصاً کورانہ) حمایت یا طرفداری کرنے والا؛ طرفدار؛ حامی - (۲) (تاریخ)اس بے قاعدہ فوج کا سپاہی جو کسی خاص موقع کے لئے بھرتی کی گئی ہو؛ ہنگامی فوج کا سپاہی -

**partisanship**, *n.* : حمایت ؛ طرفداری ؛ کورانہ حمایت ؛ بیجا طرفداری -

**Partisan,-zan**, *n.* : (تاریخ) (لمبے دستے کا) نیزہ ؛ برچھا ؛ بلم -

**Partite**, *a.* : ( نباتیات و علم حشرات ) جو تنے تک یا اس کے قریب تک پھٹا ہوا ہو ؛ دریدہ -

**Partition**, *n. & v. t.* : (۱) تقسیم ؛ حصے ' خانے وغیرہ الگ کرنا یا کیا جانا - (۲) حصہ (مکان وغیرہ کا)؛ درجہ؛ خانہ- (۳) بیچ کی دیوار ؛ درمیانی دیوار ؛ اوٹ وغیرہ - (۴) جائداد وغیرہ کی تقسیم ؛ بٹوارہ - (۵) حصوں میں تقسیم کرنا -

*p. off* : ( کمرے کے حصے وغیرہ کو ) بیچ کی دیوار یا اوٹ کھڑی کرکے الگ کر دینا -

**partitioned**, *a.*: جو بیچ کی دیوار یا اوٹ سے الگ کردیا گیا ہو -

**Partitive**, *a. & n.* : (۱) کلمۂ تخصیص ؛ (وہ لفظ) جو کل کے کسی جز کو ظاہر کرتا ہو ( مثلاً some, any ) - (۲) تخصیصی ؛ حرف تخصیص کا کام دینے والا -

*p. genitive* : اضافت تخصیصی ؛ مضاف تخصیصی

**partitively**, *adv.*: کلمۂ تخصیص کے طورپر؛ مضاف تخصیصی کے طورپر

**Partlet**, *n.*, Dame *P.* : (مرغی کا نام بہ طور اسم معرفہ کے ) مرغی بیگم ؛ مرغی ؛ عورتوں کو بھی کہہ دیتے ہیں -

**Partly**, *adv.* : جزوی طور پر ؛ کچھ ؛ کسی قدر -

**Partner**, *n. & v. t.* : (۱) شریک ؛ رفیق ؛ ساتھی - (۲) شریک ( کاروبار یا تجارت میں) ؛ ساجھی - (۳) میاں یا بیوی ؛ رفیق زندگی - (۴) ( ناچ میں ) ساتھی ؛ ہم دست؛ جوڑا - (۵) (تاش ٹینس اور دوسرے کھیلوں میں ) ساتھی ؛ ساجھی ؛ شریک - (۶) (جمع ) ( جہازرانی ) لکڑی کا چوکھٹا جو عرشے کے سوراخ کے گرد ہوتا ہے جس میں سے مستول پمپ وغیرہ گزرتا ہے - (۷) ( ایک کو دوسرے کا ) ساجھی یا ساتھی بنانا؛ جوڑا بنانا ؛ شریک بنانا - (۸) (کسی کا) شریک ہونا؛ ساجھی ہونا ( کھیل' رقص وغیرہ میں)-

*predominant p.* : شریک غالب ( انگلستان برطانیہ وآئرستان کے اتحاد میں ) -

*sleeping p.* : دیکھو sleep -

**partnerless**, *a.* : بے شریک ؛ بے رفیق ؛ بن ساتھی -

**partnership**, *n.* : شرکت ؛ ساجھا ؛ ساتھی ہونا ؛ رفاقت -

**Partridge**, *n.* : (۱) تیتر ؛ دراج - (۲) کبک؛ چکور وغیرہ -

*Commonp, Grey P.* : تیتر -

*p.-wood* : (۱) ایک قسم کی سرخ اور سخت لکڑی جو فرنیچر بنانے میں کام آتی ہے - (۲) داغ یا چتیاں جو لکڑی میں کھمبی ( سماروغ ) وغیرہ سے پڑ جاتی ہیں -

**Parturient**, *a.* : (۱) جو بچہ دینے کے قریب ہو - (۲) ( استعارتاً دماغ وغیرہ ) زائندہ ( معانی ) ؛ ( معانی ) آفریں -

**Parturition**, *n.* : (۱) بچہ دینا ؛ جننا ؛ زچگی - (۲) ( استعارتاً ) ولادت معانی ؛ تخلیق معانی -

*Parturiunt montes ( nescetur ridiculus mus )* : یہ جملہ اس موقع پر کہتے ہیں جب بہت کچھ اہتمام ہو اور نتیجہ کچھ نہ ہو) تائیں تائیں فش ؛ کوہ کندن وکاہ برآوردن -

**Party**, *n.* : (۱) حزب ؛ فریق ؛ جماعت ؛ پارٹی - (۲) ( سیاست میں ) پارٹیاں بنانے کا طریقہ - (۳) دعوت ؛ صحبت ؛ جلسہ - (۴) پارٹی ؛ مل کر سفر کرنے والی جماعت - (۵) فریق ( معاہدے ' مقدمے ' شادی وغیرہ میں ) - (۶) معین ؛ شریک ( کسی کام میں ) - (۷) شخص ( اب اس معنی میں صرف سوقیانہ یا مزاحیہ گفتگو میں استعمال ہوتا ہے ) -

*p.-coloured* : دیکھو Particoloured -

*p.-spirit* : پارٹی کی حمایت ؛ پارٹی کی پچ -

*p.-spirited* : پارٹی کی پچ کرنے والا -

*p. wall* : مشترک دیوار ( دو مکانوں کے درمیان کی دیوار جو مالکوں کی مشترکہ ملکیت ہو ) -

**Party**, *a.* : ( نقابت ) مختلف الالوان ؛ رنگا رنگ ؛ گوناگوں ؛ بوقلموں ؛ بہو رنگی -

*Parvenu*, *n.* : نو دولت -

**Parvis**, *n.* : ( کلیسا کے سامنے کا) احاطہ؛ چاردیواری -

*Pas*, *n.* : (۱) حق تقدیم ؛ تفوق ' برتری ( نشست وغیرہ میں ) - (۲) ناچ کی ایک طرز -

*p.de deux* : ایک قسم کا ناچ جس میں دو مل کرناچتے ہیں -

*p. seul* : ایک قسم کا ناچ جس میں ایک شخص ناچتا ہے -

**Paschal**, *a.* : (۱) یہودیوں کی عید فصح ( Passover ) کا - (۲) عیسائیوں کی عید فصح ( Easter ) کا ؛ فصحی -

**Pasha, -cha**, *n.* : پاشا ( اعلی ترکی خطاب ) -

*P. of three,two,tails,of one tail*: پاشائے درجہ اول'دوم'سوم -

**Pashalic,-ch-**, *n.* : پاشا کا حلقۂ حکومت

**Pashm** *n.* : نرم اون ؛ پشم ( جس سے پشمینہ بنتا ہے ) -

**Pasque-flower**, *n.* : ایک پودا جس میں گھنٹی کی شکل کے ارغوانی پھول لگتے ہیں ؛ شقائق النعمان -

**Pasquinade**, *n.* : ہجو ( خصوصاً وہ جو لکھ کر شارع عام پر

لگا دی جائے ) ؛ علانیہ هجو -

**Pass**, *v. t.& i.* (p. p. *passed* or as adj *past*): (۱)آگے بڑھنا؛ چالنا ( *along, down, over, on* وغیرہ ) - ( ۲ ) رائج ہونا ؛ جاری ہونا ؛ چلنا ( سکے وغیرہ کا ) - ( ۳ ) منتقل ہونا ؛ ( ایک جگہہ سے دوسری جگہہ ) پہنچنا ؛ لے جایا جانا - ( ۴ ) ایک حالت بدل کر دوسری حالت اختیار کرنا ؛ ایک چیز سے دوسری چیز ہوجانا - ( ۵ ) مرنا ؛ گزر جانا ؛ انتقال هو جانا - ( ۶ ) گزرنا ؛ نکلنا ( جلوس وغیرہ کا ) - ( ۷ ) ختم ہوجانا ؛ فنا ہوجانا- ( ۸ ) گزرنا ( کسی چیز میں سے ) - ( ۹ ) ( کسی چیز سے ) کام چل جانا - ( ۱۰ ) ( مسودۂ قانون کا ) منظور ہوجانا ؛ پاس ہوجانا - ( ۱۱ ) امتحان میں کامیاب ہونا ؛ پاس ہونا - ( ۱۲ ) واقع ہونا ؛ ظہور میں آنا - ( ۱۳ ) رائے ظاہر کرنا ( معاملے یا مقدمے میں ) - ( ۱۴ ) ( فیصلے کا ) صادر ہونا - ( ۱۵ ) ( تاش ) پاس کرنا ؛ کسی موقع کو ( مثلاً ترپ لگانے کے موقع کو ) چھوڑ دینا ؛ اپنی بازی پھینک دینا - ( ۱۶ ) گزر جانا ؛ آگے نکل جانا ( کسی منزل یا مرتبے سے ) - ( ۱۷ ) عبور کرنا ؛ پار کرنا ؛ گزرنا - ( ۱۸ ) سبقت لے جانا ؛ بڑھ جانا - ( ۱۹ ) منتقل کرنا ؛ ( ایک جگہہ سے دوسری جگہہ ) لے جانا- ( ۲۰ ) پھیرنا ( ہاتھہ وغیرہ ) ؛ ڈالنا ( نظر ) - ( ۲۱ ) گزارنا ؛ گزرنے دینا ( نوج وغیرہ کو معائنہ وغیرہ کے لئے ) - (۲۲) (مسودۂ قانون) پاس کرنا، منظور کرنا - (۲۳) ( کسی چیز کو ) آگے بڑھانا ؛ پاس والے شخص کو دے دینا - (۲۴) چلانا ( سکہ خصوصاً کھوٹا ) (۲۵) گزارنا ؛ بسر کرنا (وقت) - ( ۲۶ ) دینا ( قول ) ؛ کرنا ( عهد ) ؛ کھانا ( قسم ) - ( ۲۷ ) صادر کرنا ( فیصلہ ) ؛ تجویز کرنا ( سزا ) -

*has passed the chair*: صدر کا مرتبہ حاصل کر چکا ھے -

*p. away*: مرجانا ؛ گزر جانا -

*p. by*: نظر انداز کرنا ؛ چھوڑ جانا ؛ چھوڑ کر آگے بڑھ جانا ؛ پاس سے گزر جانا -

*p. by the name of*: کسی نام سے مشہور ہونا -

*p. for*: ( کسی چیز کا کچھہ اور ) سمجھا جانا ؛ مان لیا جانا -

*p. in* one's *checks, hand in* one's *checks*: Check دیکھو

*p. muster*: Muster دیکھو

*p. off*: ( ۱ ) ( کیفیت یا جذبے کا ) جاتا رهنا ؛ فرو هوجانا - ( ۲ ) خیر و خوبی سے ہوجانا ( جلسہ ، تقریب وغیرہ ) - ( ۳ ) ایک چیز کو دوسری چیز کہہ کر کسی کے سر منڈھ دینا - ( ۴ ) توجہ ہٹا لینا ؛ خیال بٹانا -

*p. over*: نظر انداز کرنا ؛ چھوڑ جانا ؛ کچھہ نہ کہنا ( کسی چیز کے متعلق ) -

*p. the time of day*: Time دیکھو

*p. through*: ( مصیبت وغیرہ ) دیکھنا ، اٹھانا ، برداشت کرنا -

*p. water*: پیشاب کرنا -

**Pass**, *n.*: ( ۱ ) پاس ؛ کامیابی ( خصوصاً امتحان میں ) - (۲) صرف پاس ؛ معمولی کامیابی ( بہ خلاف امتیازی کامیابی ) - ( ۳ ) نازک موقع ؛ نازک حالت - ( ۴ ) اجازت نامہ ؛ پاس ( کہیں جانے آنے کے لئے ) - ( ۵ ) ریل کا پاس ؛ مفت سفر کرنے کا اجازت نامہ ( *free p.* ) - ( ۶ ) ( شمشیر زنی ) ہاتھہ ؛ وار ؛ چوٹ - ( ۷ ) مداری کا کرتب ؛ شعبدہ - ( ۸ ) ( مسمریزم وغیرہ میں ) ہاتھہ کی گردش ؛ اشارہ ( جو ہاتھ پھیر کر کیا جاے )-

*bring to p*: بروئے کار لانا ؛ کرنا ؛ کر دکھانا -

*come to p.*: بروئے کار آنا ؛ ہونا ؛ واقع ہونا -

*p.-book*: بنک کی کتاب ؛ پاس بک -

*p.-key*: ( ۱ ) خاص کنجی ؛ ذاتی کنجی ( دفتر وغیرہ کی ) - (۲) ہر قفلی کنجی ( master-key ) -

*passman*: جس نے امتحان میں معمولی کامیابی حاصل کی ہو ؛ معمولی پاس یافتہ -

*password*: وہ لفظ جو نوج وغیرہ میں اپنے آدمیوں کی شناخت کے لئے مقرر کرلیا جاتا ھے ؛ پرول ؛ لفظ شناخت -

**Pass**, *n.*: ( ۱ ) درہ ؛ گھاٹی ؛ شعب ؛ دو پہاڑوں کے درمیانی تنگ راستہ - ( ۲ ) ( نوج ) وہ درہ جس سے داخل ہو کر کسی ملک پر کامیابی سے حملہ کیا جا سکے ؛ کنجی ( کسی ملک کی )- ( ۳ ) قابل جہاز رانی رود بار یا آبنائے ( خصوصاً وہ جو کسی دریا کے دھانے پر ہو ) - ( ۴ ) وہ راستہ جس سے مچھلی گھیرے ( weir ) میں داخل ہوتی ھے ؛ مچھلی گھیرے کا دھانہ -

**Passable**, *a.*: ( ۱ ) قابل گزر ؛ قابل عبور وغیرہ (دیکھو Pass) - ( ۲ ) خاصا ؛ اچھا ؛ کام چلاؤ -

**passably**, *adv.*: اس طرح کہ کام چل جاے -

**Passage**, *n.*: ( ۱ ) ایک جگہہ سے دوسری جگہہ جانا ؛ نقل مقام ؛ نقل مکان ؛ سفر- ( ۲ ) تبدیل ؛ بدلنا ؛ منتقل ہونا ( ایک حالت سے دوسری حالت میں ) - ( ۳ ) حق گزر ؛ حق آمد و رفت - ( ۴ ) بحری سفر ؛ جہاز کا سفر - ( ۵ ) بحری سفر کا حق ( جو ٹکٹ یا پاس سے حاصل کیا جاے ) ؛ جہاز میں جگہہ - ( ۶ ) ( قانون کی ) منظوری ؛ پاس ہونا - ( ۷ ) ( مکان میں کمروں کے درمیان ) گزر گاہ ؛ غلام گردش - ( ۸ ) ( جمع ) آپس کے راز و نیاز ؛ معاملہ - ( ۹ ) عبارت ؛ کتاب وغیرہ کا ٹکڑا

*bird of p.*: Bird دیکھو

*p. of arms, p. at arms*: ( ۱ ) لڑائی ؛ مقابلہ - ( ۲ ) ( استعارتاً ) حجت ؛ تکرار ؛ جھوڑ

**Passage**, *v. i. & t.*: ( ۱ ) گھوڑے کا ایک پہلو کی طرف چلنا ( سوار کے لگام کھینچنے اور دوسرے پہلو کو ران سے دبانے سے ) - ( ۲ ) گھوڑے کو اس ترکیب سے پہلو کی طرف لے چلنا -

**Passant**, *a.*: ( نقابت ) " رواں و راست نگراں " ؛ ( ڈھال پر جانور کی تصویر جس میں وہ ) چلتا ہوا اور سیدھے ہاتھہ کی طرف دیکھتا ہوا نظر آے اس طرح کہ تین پیر زمین پر ہوں اور اگلا سیدھا پیر اٹھا ہوا ہو -

*Passe*, *a.* (fem -*see*): ( ۱ ) ادھیڑ - ( ۲ ) ادھیڑ ( عورت ) ؛ ( وہ عورت ) جس کے حسن کی دو پہر ڈھل چکی ہو -

*Passementrie*, *n.*: سنہرے یا رو پہلے فیتے یا کار چوبی کام یا پوت وغیرہ کی جھالر -

**Passenger**, *n.*: مسافر ( جو جہاز ، ریل یا کسی اور کرایے کی عام سواری میں سفر کر رہا ہو ) -

*foot- p.*: پیادہ مسافر ؛ پیدل چلنے والا مسافر -

*p.-pigeon*: مسافر کبوتر (ج) ( شمالی امریکہ کا جنگلی کبوتر جو بہت بلند پرواز ھے ) -

*Passe-partout*, *n.*: (۱) ہر قفلی کنجی- (۲) تصویر وغیرہ کا چوکھٹا-

**Passer**, *n.*: Pass کا اسم فاعل -

*p.-by*: رہ گیر ؛ گزرنے والا ( اتفاق سے یا بلا قصد ) -

**Passerine,** *a. & n.* : (۱) عصفوریہ ؛ passers کی قسم کا (پرندہ) - (۲) عصفوری ؛ چڑیا یا گنجشک کا -

**Passible,** *n.*: (دینیات) ذی حس ؛ صاحب احساس (جو تکلیف وغیرہ کا حس رکھتا ہو) -

**passiblity,** *n.* : ذی حس ہونا -

***Passim,*** *adv.* : جابجا (جملہ' تلمیح وغیرہ کسی کتاب میں مثلاً *this occurs in Milton p.* یہ ملٹن کی تصانیف میں جابجا آتا ھے' پایا جاتا ھے) -

**Passing,** *n.* : Pass کا حاصل مصدر -

*p. -bell* : جرس موت؛ مرنے کی گھنٹی (وہ گھنٹی جو کسی کے انتقال کے وقت بجتی ھے) -

*p. note* : ملانے والا سر (جو کسی نغمے میں شامل نہ ہو بلکہ دو نغموں کو ملانے کا کام دے) -

**Passing,** *a. & adv.* : (۱) pass کا حالیہ - (۲) عارضی؛ آنی؛ دم بھر کا؛ چشم زدن کا - (۳) سر سری ؛ ضمنی - (۴) (قدیم) بہت زیادہ ؛ بے حد -

**Passion,** *n.* : (۱) شدید یا قوی جذبہ ؛ جذبات کا ہیجان یا جوش - (۲) غصہ ؛ غصے کی حالت ؛ طیش - (۳) عشق ؛ عشق جنسی ؛ عشق شہوانی ؛ ہوائے نفس - (۴) بے حد شوق ؛ جوش؛ ولولہ (کسی کام کا یا کسی چیز کا) - (۵) (*the p.*) مصائب مسیح؛ وہ تکلیفیں جو حضرت عیسیٰ نے صلیب پر اٹھائیں؛ (بائبل میں) مصائب مسیح کا بیان ؛ مسیح کا نغمہ یا گیت -

*p. -flower* : گل صلیبی (ایک قسم کا پھول جو حضرت مسیح کے آلات عقوبت سے مشابہ سمجھا جاتا تھا) -

*p. -play* : مصائب مسیح کی تمثیل -

*P. Sunday* : Lent کے زمانے کا پانچواں اتوار -

*P. Week* : ہفتۂ مصائب ؛ عید فصح سے پہلے کا ہفتہ -

**passionless,** *a.* : بے جذبہ ؛ بے جوش؛ جذبات سے خالی ؛ ٹھنڈے دل کا -

**passionlessly,** *adv.* : جذبات یا جوش سے خالی ہوکر ؛ ٹھنڈے دل سے -

**passionlessness,** *n.*: جذبات سے خالی ہونا ؛ جوش سے خالی ہونا ؛ ٹھنڈے دل کا ہونا -

**Passion,** *v. i* : (۱) (شعر) شدید جذبے سے متاثر ہونا ؛ جذبات میں جوش یا ہیجان ہونا ؛ غصہ ' عشق ' شوق یا ولولہ اٹھنا- (۲) جوش ' ہیجان ' غصہ ' عشق ' شوق یا ولولہ ظاہر کرنا -

**Passional,** *n.* : کتاب مصائب (جس میں اولیا اور شہیدوں کے مصائب درج ہوں) -

**Passional,** *a.* : شدت جذبات کا ؛ جوش ' ہیجان ' غصہ ' عشق ' شوق یا ولولے کا -

**Passionate,** *a.* : (۱) غصیلا ؛ غصہ ور ؛ تند مزاج ؛ تند خو ؛ مغلوب الغضب - (۲) پر جوش ؛ گرم مزاج - (۳) (الفاظ' تقریر وغیرہ) پرجوش ؛ جوش میں بھری ؛ غصے میں بھری؛ غصے کی ؛ گرم ؛ پر شوق -

**passionately,** *adv.*: غصے میں ؛ تند مزاجی سے؛ جوش میں؛ پر جوش طریقے سے ؛ گرما گرمی سے ؛ پر شوق انداز میں -

**passionateness,** *n.*: تند مزاجی ؛ تند خوئی؛ گرم مزاجی ؛ گرمی ؛ پر جوش ہونا؛ پر شوق ہونا -

**Passionist,** *n.* : عزادار مسیح (اس سلسلے کا رکن جو مسیح کے مصائب کا ماتم کرتا ھے) -

**Passive,** *a. & n.* : (۱) منفعل ؛ انفعالی ؛ متحمل - (۲) (صرف و نحو) مجہول - (۳) بے مزاحمت - (۴) غیر متحرک ؛ سست؛ مجہول ؛ بے حرکت؛ جامد - (۵) فعل مجہول -

*p. debt* : بے سود کا قرضہ -

*p. resistance* : دیکھو Resistance -

**passively,** *adv.* : (۱) انفعالی حیثیت سے ؛ منفعلانہ - (۲) فعل مجہول کی حیثیت سے - (۳) تحمل سے؛ چپ چاپ ؛ بے مزاحمت کے -(۴) جمود کے ساتھ -

**passiveness,** *n.* : انفعالیت؛ مجہول ہونا (فعل کا) ؛ عدم مزاحمت ہونا -

**passivity,** *n.* : بے حرکت ہونا ؛ جمود وغیرہ -

**Passover,** *n.* : (۱) یہودیوں کی عید فصح (اس واقعہ کی یاد تازہ کرنے کے لئے منائی جاتی ھے کہ بلائے آسمانی مصریوں کے گھروں پر نازل ہوئی مگر اسرائیلیوں کے گھروں کو چھوڑ دیا) - (۲) بھیڑ جس کی قربانی عید فصح کی تقریب میں کی جاے - (۳) (مجازاً) حضرت عیسیٰ -

**Passport,** *n.* : (۱) پروانۂ راہداری ؛ پاس پورٹ- (۲) کسی چیز کے حاصل کرنے کا یقینی وسیلہ ' حکمی ذریعہ -

**Past,** *a. & n.* : (۱) ماضی ؛ گزشتہ ؛ گزرا ہوا - (۲) پچھلا؛ گزشتہ (مہینہ وغیرہ) - (۳) (صرف و نحو) ماضی کا - (۴) زمانۂ ماضی (*the p.* عموماً) - (۵) گزرے ہوے واقعات ؛ پچھلے واقعات (مثلاً *you cannot undo the p.*) - (۶) کسی شخص کی پچھلی زندگی ؛ گزشتہ زندگی (خصوصاً نا زیبا یا مشکوک) (مثلاً *a lady with a p.*) -

*p. master* : (۱) سابق ماسٹر ؛ وہ شخص جو فریمسن لاج وغیرہ میں master رہ چکا ہو - (۲) ماہر استاد (کسی فن میں) -

**Past,** *prep. & adv*: (۱) بعد ' زیادہ کسی وقت مقررہ سے (مثلاً *was there till past three o'clock*) ؛ آگے؛ پرے (کسی مقام کے) - (۲) ماورا ؛ خارج از —' گزرا ہوا ' باہر (کسی دائرے یا حد سے) (جیسے *p. endurance* برداشت سے باہر) - (۳) آگے بڑھتا ہوا ؛ گزرتا ہوا -

**Paste,** *n.* : (۱) خطیر ؛ گندھا ہوا آٹا ؛ لپٹی وغیرہ - (۲) نرم حلوا یا میٹھا (کسی خاص چیز کا) ؛ میٹھی لپسی- (۳) مچھلی کی پسی ہوئی چٹنی - (۴) آٹے کی لئی یا لیہی (چپکانے یا جوڑنے کے کام آتی ھے) - (۵) کسی چیز کی لپٹی - (۶) شیشے کا مسالا (جس سے مصنوعی جواہرات بنتے ہیں) -

*pasteboard* : (۱) دفتی - (۲) (استعارتاً) نامضبوط ؛ کمزور ؛ دفتی کا سا - (۳) (عامیانہ) ملاقاتی کارڈ ؛ ریل کا ٹکٹ -

**Paste,** *v.t.* : (۱) لئی سے جوڑنا ؛ چپکانا - (۲) چسپاں کرنا- لئی سے (اشتہار وغیرہ کو) دیوار پر چپکانا ؛ منڈھنا (کاغذ وغیرہ کسی چیز پر) -

**Pastel,** *n.* : (۱) زرقا (ایک درخت جس سے نیلا رنگ حاصل ہوتا ھے) - (۲) نیلا رنگ (جو اس درخت سے نکلتا ھے) - (۳) رنگ اور گوند کی لپٹی جس سے مومی کی رنگین پنسلیں بنتی ہیں - (۴) رنگین پنسلوں کی تصویر کشی -

**pastel(l)ist,** *n.*: رنگین پنسلوں سے تصویر بنانے والا -

**Pastern,** *n.* : گھوڑے کے سم اور ٹخنے کے بیچ کا حصہ ؛ ٹھیرنا -

**Pasteurism,** *n.* : (۱) پاسچری طریقہ ( ٹیکے کا طریقہ جس میں امراض خصوصاً کتے کے کاٹے کا حفظ تقدم اور علاج ٹیکوں کے ذریعے ہوتا ہے ) ( Pasteur ) فرانسیسی سائنس دان سنہ ۱۸۲۲ تا سنہ ۱۸۹۵ ) -

**Pasteurize,** *v. t.* : (۱) پاسچر کے طریقے سے دودھ وغیرہ کے بعض جراثیم کو ہلاک کرنا - ( ۲ ) پاسچری طریقے سے علاج کرنا ؛ ٹیکے سے علاج کرنا -

**Pasteurization,** *n.* : (۱) پاسچر کے طریقے سے صاف کرنا (دودھ وغیرہ ) - (۲) ٹیکے کا علاج -

**Pasticcio, Pastiche,** *nn.* : (۱) مخلوط طرزوں کا نغمہ یا تصویر ؛ معجون مرکب ( نغمہ یا تصویر جس میں موسیقی یا مصوری کے مختلف طرز مخلوط ہوں ) - (۲) ادب یا فنون لطیفہ کا وہ نمونہ جو کسی مشہور استاد کے طرز پر ہو ؛ چربا ( اس معنی میں Pastiche آتا ہے ) -

**Pastil, Pastille,** *n.* : ( ۱ ) خوشبو کی بتی ؛ بخورات کی بتی - (۲) منہ میں گھلانے کی ٹکیا ؛ لوز

**Pastime,** *n.* : ( ۱ ) ذریعۂ تفریح ؛ فرصت کا مشغلہ ؛ کھیل - (۲) کوئی خاص کھیل -

**Pastor,** *n.* : ( ۱ ) پادری - ( ۲ ) روحانی رہنما ؛ مرشد - ( ۳ ) starling کی قسم کا ایک پرند -

**pastorship,** *n.* : پادری کا منصب -

**Pastoral,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) راعیانہ ؛ چرواہے یا گڈرئے کے متعلق - (۲) چراگاہ کی ( زمین ) - (۳) ( شاعری وغیرہ ) جس کا موضوع دیہاتی زندگی ہو - (۴) پادری کا ؛ روحانی رہنما یا مرشد کا - (۵) نظم ، ڈراما ، تصویر وغیرہ جس کا موضوع دیہاتی زندگی ہو ؛ شبانی نظم - (۶) پادری کا خط ؛ خصوصاً کسی اسقف کا خط پادری یا عام لوگوں کے نام -

*P. epistles (of Paul)* : چند خطوط ہیں جو پولوس رسول نے طیموتی (*Timothy*) اور طیطوس (*Titus*) کے نام فرائض پادری ( *pastor* ) کے متعلق لکھے تھے -

**pastoralism,** *n.* : اس شاعری کی خصوصیت جس کا موضوع دیہاتی زندگی ہو -

**pastorality,** *n.* : (۱) شبانیت - (۲) دیہاتی زندگی کی نوعیت کا ہونا ؛ دیہاتی زندگی کی خصوصیات -

**Pastorale,** *n.* (pl. -ali) : دیہاتی زندگی کے متعلق گیت یا نغمہ ؛ شبانی نغمہ -

**Pastorate,** *n.* : (۱) پادری کی میعاد کار گزاری ، میعاد خدمت - ( ۲ ) پادریوں کی جماعت -

**Pastry,** *n.* : پیسٹری ؛ چھوٹے کیک ( جو گندھے ہوئے آٹے سے بنتے ہیں ) -

*p. -cook* : کیک بنانے والا -

**Pasturage,** *n.* : ( ۱ ) چرائی ؛ چرانا ( چوپایوں کو ) - ( ۲ ) چری ؛ چارہ ؛ گھاس - (۳) چراگاہ ؛ مرغزار -

**Pasture,** *n.* & *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) چری ؛ گھاس ؛ چارہ - ( ۲ ) چراگاہ ؛ مرغزار - (۳) مویشی کو چراگاہ میں چھوڑنا ؛ چرائی کے لئے بھیجنا - ( ۴ ) ( بھیڑوں وغیرہ کا ) گھاس کے تختے وغیرہ کو چرجانا ؛ چر کر صاف کردینا - (۵) چرنا

**pasturable,** *a.* : جہاں مویشی چرائے جاسکتے ہوں ؛ چرائی کے قابل -

**Pasty,** *n.* : قیمہ بھرا سموسا -

**Pasty,** *a.* : لپٹی یا لیسی کا ؛ لئی کاسا ، لیسدار -

*p. -faced* : پیلے رنگ کا ؛ جس کا رنگ زرد پڑ گیا ہو -

**Pat,** *n.* : ( ۱ ) تھپکی ؛ سہلانا ( پیار سے ) ؛ ٹھوکنا ( پیٹھ ) - ( ۲ ) مکھن وغیرہ کی چپٹی ٹکیہ - ( ۳ ) تھپ تھپ کی آواز ؛ تھپکی کی آواز -

**Pat,** *v. t.* & *i.* : (۱) تھپکنا ؛ تھپکی دینا ( ہاتھ سے یا کسی چپٹی چیز مثلاً تھاپی سے ) - (۲) ( ہاتھ سے یا تھاپی سے ) چپٹا کرنا ؛ پھیلانا - (۳) تھپکنا ؛ سہلانا ( پیار سے ) ؛ ٹھونکنا ( پیٹھ وغیرہ ) -

*p. -a-cake* : اس گیت کے پہلے الفاظ جو بچوں کے ایک کھیل کے ساتھ گایا جاتا ہے -

*p. -ball* : ( حقارتاً ) ٹینس ( جو عمدگی سے نہ کھیلا جائے ) -

*p. on the back* : تعریف کرنا ؛ شاباشی دینا -

**Pat,** *adv.* & *a.* : (۱) برمحل ؛ مناسب موقع ؛ موزوں - (۲) بر محل ؛ موقع سے - (۳) بنا بنایا ؛ تیار -

**Pat,** *n.* : آئری ؛ آئرستانی ؛ آئرستان کا باشندہ ( آئرستان کے لوگوں کا عرف Patrick کا مخفف )

*Patagium, n.* (pl. -ia) : ( حیوانیات ) ( چمگادڑ وغیرہ کے ) بازو کی جھلی -

**Patavinity,** *n.* : ( ۱ ) پیڈوا ( اطالیہ ) کی مقامی زبان کی خصوصیات جو Livy کے اسلوب بیان میں نظر آتی ہیں - ( ۲ ) کسی صوبے کا مقامی محاورہ یا لغت - (۳) کوئی محاورہ یا لغت جو ملک کے دارالسلطنت کے باہر رائج ہو -

**Patch,** *n.* : ( ۱ ) پیوند ؛ جوڑ ؛ ٹکلی ؛ تھگلی ؛ ٹانکا - (۲) زخم کا پھاہا وغیرہ - (۳) وہ گدی جو زخمی آنکھ پر باندھتے ہیں - (۴) سیاہ ریشم یا پلاستر کا ٹکڑا جو سترھویں اور اٹھارھویں صدی عیسوی میں چہرے پر لگایا جاتا تھا کہ رنگت کھلے - (۵) دھبا - (۶) قطعۂ زمین - (۷) درختوں یا پودوں کا تختہ - (۸) پارہ ؛ ٹکڑا ؛ بچا ہوا حصہ -

*not a p. on* : ( فلاں چیز کے مقابلے میں ) پاسنگ بھی نہیں -

*patchwork* : (۱) پارہ دوزی کا کام ؛ مختلف قسم اور مختلف رنگ کے ٹکڑوں کو جوڑ کر بنایا ہوا کام - (۲) بیچ میل کا کام ؛ بھدا اور بے ڈھنگا کام -

**patchery,** *n.* : کوئی چیز یا کپڑا جس میں پیوند لگائے گئے ہوں یا جو پیوند سے تیار ہوا ہو -

**patchiness,** *n.* : پیوند دار ہونا -

**patchily,** *adv.* : ( ۱ ) پیوند دار لباس میں ؛ پارہ پارہ (۲) ( مجازاً ) غیر مربوط طور سے -

**patchy,** *a.* : ( ۱ ) پیوند دار - (۲) ( مجازاً ) غیر مربوط -

**Patch,** *v. t.* : ( ۱ ) پیوند لگانا ؛ جوڑ لگانا ؛ ٹانکا یا ٹانکے لگانا ؛ ٹکلی لگانا ؛ تھگلی لگانا - (۲) ( کپڑے وغیرہ کا ) پیوند ، جوڑ وغیرہ لگایا جانا ( کسی چیز میں ) - (۳) (استعارتاً) ( معاملے کو ) رو براہ کرنا ؛ ( جھگڑا ) چکانا ( عموماً *p. up* آتا ہے ) - ( ۴ ) جلدی سے جوڑ جاڑ کر طیار کردینا - (۵) رنگ برنگ ٹکڑوں کو ملا کر جوڑنا ؛ پارہ دوزی کرنا ؛ (استعارتاً) بے ربط ٹکڑوں کو جوڑ کر کوئی چیز بنانا - (۶) ( کسی سطح پر ) دھبے نظر آنا ؛ داغ نظر آنا ( کسی چیز کے ) -

**Patchouli**, *n*. : (تامل) پچولی (پچای- سبز + الی-پتی)' ھندوستان کی خوشبودار جھاڑی ؛ اس جھاڑی سے بنا ھوا عطر -

**Pate**, *n*. : ( اب صرف بول چال میں آتا ھے ) سر ؛ دماغ -

**(-)patd**, *a*. : (-) سر کا -

*Pate*, *n*. : قیمہ بھرا سموسا ؛ میٹھا سموسا -

*p. de foie gras* : فربہ بطخ کی کلیجی کے سموسے -

*Patella*, *n*. : ( ۱ ) گھٹنے کی چپنی - ( ۲ ) ( عتیقیات روما ) چھوٹا طاس ؛ چھوٹی قاب -

**patellar**, *a*. : گھٹنے کی چپنی کے متعلق -

**patellate**, *a*. : چپنی دار -

**Paten**, *n*. : ( ۱ ) اتھلی قاب جس میں عشائے ربانی کے موقع پر روٹی رکھتے ھیں - ( ۲ ) تھالی ؛ تھال -

**Patent**, *a*. : ( ۱ ) پیٹنٹ ؛ رجسٹری شدہ ؛ جس کے بنانے اور بیچنے کا حق محفوظ ھو ؛ محفوظ بذریعہ سند اجارہ - ( ۲ ) ( استعارتاً ) جو کسی شخص کی ملکیت سمجھی جائے ؛ جو کسی شخص کے ساتھ مخصوص ھو ؛ حصے کی ( چیز ) - ( ۳ ) بہت عمدہ بنی ھوی ؛ اعلی کاریگری کی - ( ۴ ) کھلا ھوا ( دروازہ ) - ( ۵ ) ( استعارتاً ) صریحی ؛ کھلا ھوا ؛ صاف -

*Letters p.* : سند شاھی ( جس کی رو سے کسی شخص کو ایک خاص مدت کے لئے کسی ایجاد کی ھوی چیز کو بنانے یا فروخت کرنے کا حق بلا شرکت غیرے دیا جائے ) -

*p. leather* : دیکھو Leather -

**patency**, *n*. : صریحی ھونا ؛ کھلا ھوا ھونا -

**patently**, *adv*. : صریحاً ؛ ظاھر طور پر -

**Patent**, *n*. : ( ۱ ) = *letters p.* - ( ۲ ) ( ایجاد کا ) پیٹنٹ؛ تحفظ بذریعہ رجسٹری ؛ رجسٹری ؛ بنانے اور بیچنے کا محفوظ شدہ حق اجارہ - ( ۳ ) پیٹنٹ ایجاد یا طریقہ ؛ رجسٹری شدہ ' محفوظ شدہ ایجاد یا طریقہ - ( ۴ ) خاص علامت ؛ طغرائے امتیاز -

*p. office* : پیٹنٹ آفس ؛ دفتر رجسٹری ایجادات -

*p.-roll* : ( برطانیہ کی سالانہ ) پیٹنٹ ایجادات کی فہرست -

**Patent**, *v. t* : پیٹنٹ کرانا ؛ رجسٹری کرانا ( ایجاد کو ) ؛ اجارہ حاصل کرنا -

**Patentee**, *n*. : جس کے نام سے کوئی ایجاد پیٹنٹ ھو ؛ اجارہ دار -

**Pater**, *n*. : ( عامیانہ ) باپ ؛ والد

*P. peccavi* = Peccavi

**Paterfamilias**, *n*. : ( قانون روما میں اور مزاحاً ) سردار خاندان؛ بزرگ خاندان -

**Paternal**, *a* : ( ۱ ) پدری ؛ باپ کا - ( ۲ ) پدرانہ ؛ باپ کا سا- ( ۳ ) باپ کی طرف سے ؛ باپ کے رشتے سے -

*p. aunt* : پھوپھی ؛ چچی -

*p. government* : وہ حکومت جو اپنے نزدیک لوگوں کا فائدہ سمجھ کر ان پر بیجا سختیاں کرے ؛ پدرانہ حکومت -

*p. grandfather* : دادا -

*p. grandmother* : دادی -

*p. legislature* : پدرانہ مقننہ ؛ وہ مجلس وضع قوانین جو اپنے نزدیک لوگوں کے فائدے کے لئے بیجا طور پر سخت قوانین بنائے -

*p. uncle* : چچا -

**paternally**, *adv*. : پدرانہ طور سے باپ کی سی شفقت سے-

**Paternity**, *n*. : ( ۱ ) ولدیت - ( ۲ ) حسب نسب ( دادھیالی ) - ( ۳ ) ( استعارتاً ) مصنف ھونا ؛ مصنف کی شخصیت - ( ۴ ) ( استعارتاً ) ماخذ -

**Paternoster**, *n*. : ( ۱ ) عیسائیوں کی مشہور دعا جو " اے ھمارے باپ " سے شروع ھوتی ھے ؛ ( خصوصاً لاطینی زبان میں ) عیسائیوں کی دعائے قنوت - ( ۲ ) قنوت کا دانہ ؛ عیسائیوں کی تسبیح میں وہ دانہ جس پر پہنچ کر دعائے قنوت پڑھی جاتی ھے-

*black p.* , *white p.* : منتر -

*devil's p.* : کوسنا جو زیر لب دیا جائے ؛ زیر لب بد دعا -

*p. line* : مچھلی پکڑنے کی تسبیح نما ڈور ( اس میں وزن بندھا ھوتا ھے اور تھوڑی تھوڑی دور پر ھک لگے ھوتے ھیں ) -

**Path**, *n*. : ( ۱ ) پگ ڈنڈی؛ راستہ؛ راہ ؛ لیک ( نیز Pathway )- ( ۲ ) پیدل دوڑ یا بائسکل دوڑ کا راستہ - ( ۳ ) وہ خط جس پر کوئی شخص چلتا ھو ؛ کسی شخص کا راستہ -

*cinder-p.* : پیدل دوڑ یا بائسکل دوڑ کا رستہ -

**pathless**, *a*. : جس میں رستہ نہ ھو؛ بےپگ ڈنڈی کا؛ بےلیک کا-

**Pathan**, *n*. : پٹھان -

**Pathetic**, *a*. & *n*. : ( ۱ ) افسوسناک ؛ قابل افسوس ؛ قابل رحم؛ حسرت ناک ؛ حسرت انگیز ؛ رقت خیز ؛ رقت انگیز ؛ پر درد - ( ۲ ) جذبات انسانی کے متعلق ؛ جذباتی ( مثلاً *p. fallacy* ) - ( ۳ ) ( جمع ) علم جذبات ؛ مطالعۂ جذبات ؛ جذبات پرستی ؛ اظہار جذبات -

*p. fallacy* : عالم طبیعی کی طرف انسانی جذبات منسوب کرنا -

**pathetically**, *adv*. : حسرت ناک طور پر؛ رقت خیز انداز میں-

**Pathic**, *n*. : = Catamite

**Patho-** : سابقہ یونانی لفظ Pathos سے نکلا ھے اس کے معنی ھیں مرض ' تکلیف ' جذبہ -

*pathogenesis*, *pathogeny*: امراض کا پیدا ھونا؛ آفرینش امراض-

*pathogenetic*, *pathogenic*, *pathogenous* : مرض آفریں ؛ مرض خیز -

*pathognomonic* : کسی خاص مرض سے مخصوص -

*pathognomy* : علم جذبات ؛ مطالعۂ جذبات -

*pathognomic* : علم جذبات کا -

*pathology* : تشخیص امراض؛ علم الامراض؛ مرضیات-

*pathological* : مرضیات کا ؛ علم الامراض کے متعلق -

*pathologically* : مرضیات کی رو سے -

*pathologist* : ماھر تشخیص امراض ؛ مرضیات -

**Pathos**, *n*. : ( ۱ ) درد ؛ سوز و گداز ؛ رقت انگیزی ؛ دل گداری ( تحریر یا تصویر وغیرہ میں ) -

**-pathy** : ( لاحقہ ) لاحقہ جو یونانی لفظ *-patheia* سے ماخوذ ھے اس کے اصلی معنی ھیں تکلیف' احساس (مثلاً *homoiopatheia*) اس سے علاج کے معنی بھی پیدا کرلئے گئے ھیں ( مثلاً *allopathy*) -

**Patience**, *n*. : ( ۱ ) صبر ؛ تحمل ؛ شکیب ؛ برداشت ؛ حلم ؛ برد باری - ( ۲ ) استقلال ؛ ثابت قدمی - ( ۳ ) تاش کا ایک کھیل جو اکیلا آدمی کھیلتا ھے ؛ پیشنس -

*have no p. with* : ( کسی شخص یا اس کے طرز عمل وغیرہ سے ) کوفت ھونا ؛ وحشت ھونا ؛ برداشت نہ ھونا -

*out of p. with* : عاجز ؛ تنگ ؛ زچ -

*p. dock* : ایک پودے کا نام -

*the p. of Job* : صبرِ ایوب ؛ انتہائی صبر

**Patient, *a. & n.*** : (۱) صابر ؛ متحمل؛ بردبار ؛ حلیم ؛ ثابت قدم؛ مستقل مزاج - (۲) متحمل ؛ احتمال رکھنے والا - (۳) مریض؛ بیمار ( جو زیر علاج ہو ) -

*the facts are p. of two interpretations* : واقعات متحمل المعنیین ہیں ؛ واقعات سے دو معنی نکل سکتے ہیں؛ دو معنی کا احتمال ہے -

**patiently, *adv.*** : صبر و تحمل سے ؛ صبر و سکون سے ؛ مستقل مزاجی سے -

**Patina, *n.*** : سبز رنگ کی پپڑی جو کانسے کے پرانے برتنوں پر جم جاتی ہے اور باعث زینت سمجھی جاتی ہے -

**patinated, patinous, *aa.*** : زنگ آلود -

**patination, *n.*** : زنگ آلودگی -

***Patio, n.*** : صحن ؛ آنگن ؛ انگنائی ( ہسپانوی یا امریکی ہسپانوی مکانوں میں ) -

***Patois, n.*** : ( کسی خطے کی ) عوام کی بولی ؛ روز مرہ کی بولی ( اعلی زبان کی ضد ) -

**Patriarch, *n.*** : (۱) سردار قبیلہ ؛ سر قبیلہ ؛ سردار خاندان بزرگ خاندان - (۲) ( جمع ) حضرت یعقوب کے بیٹے ؛ ابنائے یعقوب - (۳) بزرگان اسرائیل ( حضرت ابراہیم ' حضرت اسحاق ' حضرت یعقوب اور ان کے اجداد )؛ ( قدیم کلیسا اور مشرقی مکتب میں ) بطریق ؛ اسقف ( خصوصاً انطاکیہ ' اسکندریہ ' قسطنطنیہ ' یروشلم ' روما کا ) - (۴) ( کلیسائے رومی ) بطریق ؛ اسقف اعظم سے اوپر کے درجے کا سردار کلیسا - (۵) ( کسی فن کا یا کسی سلسلے کا ) بانی؛ مورث اعلی - (۶) قابل احترام بوڑھا شخص ؛ بزرگ - (۷) کسی جماعت یا طبقے کا سب سے بوڑھا شخص ؛ پیر کبیر -

**patriarchal, *a.*** : سرقبیلی ( حکومت ) ' جس میں قبیلے کا سردار اس کا سیاسی فرمانروا بھی ہوتا تھا -

**Patriarchate, *n.*** : (۱) بطریقی ؛ عہدۂ بطریق - (۲) بطریق کا مکان - (۳) اسقف اعظم کا علاقہ ؛ وہ علاقہ جو کسی اسقف یا اسقف اعظم کے سپرد ہو - (۴) سردار قبیلہ کا درجہ -

**Patriarchy, *n.*** : (۱) وہ معاشرہ ( سوسائٹی ) یا حکومت جس میں سردار قبیلہ کی فرمانروائی ہو؛ سرقبیلی معاشرہ؛ سرقبیلی حکومت -

**patriarchism, *n.*** : سرقبیلی نظام ؛ سرقبیلی طرز حکومت -

**Patrician, *n. & a.*** : (۱) قدیم روما کا خاندانی امیر ؛ طبقۂ امرا کا رکن - (۲) عہدمتاخر کی رومی سلطنت کے طبقۂ امرا کا رکن - (۳) نائب قیصر ( قیصر روم کا صوبہ دار اطالیہ اور افریقہ میں )- (۴) ( تاریخ ) خاندانی امیر ( خصوصاً بعض اطالوی ریاستوں کا )- (۵) امیرانہ ' امیروں کا ( خصوصاً قدیم روما کے طبقۂ امرا کا )-

**patricianship, *n.*** : (۱) امارت - (۲) نائب قیصر کا عہدہ -

**Patriciate, *n.*** : (۱) طبقۂ امرا ؛ جماعت امرا - (۲) امارت -

**Patricide, *n.*** : (۱) اپنے باپ کا قاتل ؛ پدر کش - (۲) اپنے باپ کا قتل ؛ پدر کشی -

**patricidal, *a.*** : پدر کشانہ ؛ پدر کشی کا -

**Patrimony, *n.*** : (۱) آبائی جائداد یا املاک : ترکہ ؛ میراث ؛ ارث ؛ ورثہ ( لغوی اور مجازی دونوں معنی میں آتا ہے ) - (۲) گرجے وغیرہ کے متعلق وقف وغیرہ

**patrimonial, *a.*** : آبائی املاک کا؛ میراثی ( جائداد)؛ میراثی؛ ارثی-

**Patriot, *n.*** : (۱) وطن دوست ؛ محب وطن ؛ آزادیِ وطن کا حامی -

**patriotic, *a.*** : (۱) وطن دوستی کا ؛ حب وطن کا - (۲) وطن دوست ؛ محب وطن -

**patriotically, *adv.*** : ازراہ وطن دوستی؛ حب وطن کی بنا پر -

**patriotism, *n.*** : وطن دوستی؛ حب وطن؛ آزادیِ وطن کی حمایت -

**Patristic, *a.*** : آبائے کلیسا ( Fathers of the Church ) کے متعلق یا ان کی تصانیف کے متعلق -

**Patrol, *n. & v. i. & t.*** : (۱) طلایہ ؛ گشت ؛ رونْد ؛ گرداوری - (۲) گشت کرنا ؛ رونْد کرنا ؛ گرداوری کرنا ؛ شب گشت کرنا ؛ شہر گشت کرنا ؛ شب گردی کرنا ؛ چوکسی کرنا ؛ نگرانی کرنا ؛ حفاظت کرنا -

**Patron, *n.*** : (۱) مربی ؛ سر پرست ؛ حامی ؛ مددگار - (۲) ( دکانداری ) ہمیشہ کا گاہک ؛ مستقل خریدار - (۳) محافظ ؛ ولی ( کسی شخص یا ملک کا ) - (۴) (متیقات روما ) آزاد شدہ غلام کا سابق مالک ؛ امرا کے طبقے کا کوئی شخص جو کسی عامی کا سر پرست ہو - (۵) متولی ؛ وہ شخص جو گرجے کے متعلق وقف یا معافی کا متولی ہو اور اس گرجے کے پادری کا تقرر اس کی سفارش سے ہوتا ہو -

*p. saint* : وہ ولی یا ولیہ جو کسی شخص یا ملک کی محافظ سمجھی جاتی ہو ؛ محافظ ولی یا ولیہ -

**patroness, *n.*** : (۱)مربی یا سر پرست خاتون - (۲) محافظہ ولیہ- (۳) متولیہ ( گرجے کے وقف کی ) -

**Patronage, *n.*** : (۱) حمایت ؛ معاونت ؛ امداد ' سر پرستی - (۲) گاہکوں کی سر پرستی - (۳) سر پرستانہ امداد - (۴) اقتدار تقرر (مثلاً *he has a great deal of p. in his hands*) -

*P. Secretary (of the Treasury)* : خزانے کا سکریٹری جس کے اختیار میں اس محکمے کے تقررات وانتظامات ہیں -

**Patronal, *a.*** : ولئی حامی یا محافظ ولی کا یا اس کے متعلق -

*the p. festival* : عید ولئی حامی ؛ ولئی حامی کا تہوار -

**Patronize, *v. t.*** : (۱) سر پرستی کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ اعانت کرنا ؛ امداد کرنا ؛ ہمت افزائی کرنا - (۲) مربیانہ عنایت کا برتاؤ کرنا ؛ مخدومانہ التفات سے پیش آنا -

**patronizingly, *adv.*** : مربیانہ انداز سے ؛ مخدومانہ التفات کی شان سے -

**Patronymic, *a. & n.*** : (۱) (وہ نام) جو آبا و اجداد میں سے کسی کے نام پر رکھا گیا ہو-(۲) جدی -

**Patroon, *n.*** : ( تاریخ ' امریکہ ) جاگیردار ؛ وہ زمیندار جس کو نیویارک اور نیو جرسی کی ڈچ حکومت میں جاگیر دارانہ حقوق حاصل تھے ( یہ نظام سنہ ۱۸۵۰ ع میں منسوخ ہوا ) -

**Patten, *n.*** : اوپری جوتا ؛ جوتے کے اوپر پہننے کا جوتا جس کا تلا لکڑی کا اور اوپر کے حصے پر لوہے وغیرہ کا حلقہ ہوتا ہے یہ اصل جوتے کو کیچڑ میں سے اٹھانے کا کام دیتا ہے -

**Patter, *n.*** : (۱) بولی ؛ کسی خاص پیشے یا طبقہ کی زبان - (۲) تقریر بازی - (۳) تیز گفتگو جو گیت کے درمیان میں آجاتی ہے - (۴) گیت یا طربیہ ڈراما کے الفاظ -

**Patter, *v. t. & i.*** : (۱) ( دعا وغیرہ ) جلدی جلدی پڑھنا ؛ ایک سانس میں پڑھ ڈالنا - (۲) پٹر پٹر جلدی جلدی باتیں کرنا ؛

تیزی سے گفتگو کرنا ؛ گھاس سی کاٹنا -

**Patter**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹپاٹپ کرنا؛ ٹپ ٹپ کی آواز پیدا کرنا (مثلاً بارش کی بوندوں کا کھڑکی کے شیشوں پر گرنا) - (۲) پٹر پٹر دوڑنا ؛ چھوٹے چھوٹے قدم رکھتے ہوئے تیزی سے دوڑنا - (۳) ٹپ ٹپ گرانا (پانی کو) - (۴) ٹپ ٹپ کی آواز -

**Pattern**, *n. & v. t.* : (۱) اعلیٰ نمونہ ؛ اعلیٰ مثال ؛ (کسی صفت کا) مجسمہ ' پتلا - (۲) (طور صفت) مثالی ' نمونے کا (جو اپنی خوبی کی وجہ سے نمونے کا کام دے مثلاً *p. wife*) ؛ قابل تقلید - (۳) نمونہ ؛ سانچا (جس کے مطابق کوئی چیز بنائی جائے) - (۴) درزی کے کپڑے وغیرہ کا نمونہ - (۵) نقش و نگار؛ نقشہ (دیوار، قالین وغیرہ کے آرائشی کام کا) - (۶) بندوق کی گولیوں کے نشانات کا نقشہ جو چاند پر بن جائے - (۷) (کسی چیز کے) نمونے پر بنانا یا ڈھالنا - (۸) نقش و نگار سے مزین کرنا -

*p. room, p.-shop* : سانچوں کی ڈھلائی کے کارخانہ کا کمرہ وغیرہ ؛ نمونوں کا کمرہ یا دوکان -

**Patty**, *n.* : (۱) قیمے کا سموسا - (۲) میٹھا سموسا -

*p. pan* : سموسے پکانے کا طاس یا کڑاہی -

**Patulous**, *a.* : (۱) (نباتیات) کشادہ - (۲) پھیلی ہوئی (شاخیں) -

**patulously**, *adv.* : کشادگی سے ؛ پھیلا ہوا -

**patulousness**, *n.* : کشادگی ؛ پھیلا ہوا ہونا -

**Paucity**, *n.* : (۱) قلت ؛ کمی (تعداد یا مقدار کی) -

**Paul**, *n.* : پولوس رسول ؛ پولوس (حضرت مسیح کے مشہور حواری) -

*P. Pry* : راز جو شخص ؛ وہ شخص جسے دوسروں کے راز معلوم کرنے کا شوق ہو -

*Rob Peter to pay P.* : دیکھو Peter -

**Pauline**, *a. & n.* : (۱) پولوس کا؛ پولوسی - (۲) لندن کے مدرسہ " سینٹ پال " کا جدید یا قدیم طالب علم -

*the P. epistles* : خطوط پولوس رسول -

**Paulo-post-future**, *n.* : (۱) (یونانی صرف و نحو) مستقبل تمام (وہ صیغہ جو مستقبل میں کسی فعل کا تمام ہونا ظاہر کرے) - (۲) (مزاحیہ) مستقبل قریب -

**Paunch**, *n. & v. t.* : (۱) پیٹ ؛ شکم ؛ معدہ - (۲) (جگالی کرنے والے جانوروں کا) معدۂ اول - (۳) (جہاز رانی) موٹی مضبوط چٹائی - (۴) لکڑی کا خول جو مستولوں پر چڑھا دیتے ہیں تاکہ وہ رگڑ سے محفوظ رہیں (*rubbing p.*) - (۵) پیٹ پھاڑنا ؛ پیٹ چاک کرنا تاکہ آنتیں نکل پڑیں -

**Pauper**, *n.* : (۱) محتاج ؛ فقیر ؛ کنگال ؛ گداگر ؛ مسکین - (۲) وہ محتاج جسے قانون امداد غربا کے ماتحت امداد ملتی ہو- (۳) مفلس ' نادار (جس کو بصیغۂ مفلسی مقدمہ دائر کرنے کی اجازت ملے) -

**pauperdom, pauperism**, *nn.* : (۱) مسکینی ؛ فقیری ؛ گداگری ؛ ناداری - (۲) جماعت مفلساں ؛ جماعت ناداراں -

**pauperization**, *n.* : محتاج یا نادار کر دینا یا ہو جانا ؛ گداگر بنا دینا یا بن جانا -

**pauperize**, *v. t.* : محتاج یا نادار کر دینا ؛ گداگر بنانا -

**Pause**, *n. & v. i.* : (۱) توقف ؛ تامل - (۲) وقفہ ؛ تقریر یا تحریر میں بیچ میں رک جانا - (۳) (موسیقی) بہت لمبے وقفے کی علامت جو نشان نغمہ کے اوپر یا نیچے بنی ہو [(ͦ) یا (ͧ)] (۴) رکنا ؛ ٹھہرنا ؛ توقف کرنا ؛ رک جانا - (۵) (کسی لفظ پر) رکنا ؛ اٹکنا -

*give p. to* : کسی کو پس و پیش میں ڈالنا -

**Pavage**, *n.* : (۱) کھرنجا لگانا ؛ فرش بندی (اینٹوں ' تختوں وغیرہ کا فرش لگانا) - (۲) محصول فرش بندی (سڑکوں پر فرش لگانے کا محصول) -

**Pavan**, *n.* : ایک شاندار ناچ جو پرتکلف پوشاک پہن کر ناچا جاتا تھا -

**Pave**, *v. t.* : (۱) (سڑک وغیرہ کا) کھرنجا بنانا ؛ فرش بندی کرنا ؛ اینٹیں یا تختے لگانا ؛ (*p. p.*) (استعارتاً) پٹا ہوا ؛ بھرا ہوا (*paved with flowers*) - (۲) (استعارتاً) (اصلاح وغیرہ کا) راستہ صاف کرنا ؛ راہ سے مشکلات دور کرنا (جیسے *pave the way for reforms*) -

**paver, paviour**, *nn.* : (۱) فرش بندی کرنے والا ؛ کھرنجا لگانے والا - (۲) راستہ صاف کرنے والا -

**Pavé**, *n.* : (۱) کھرنجے یا فرش بندی کی سڑک - (۲) کھرنجے کی پٹری - (۳) مرصع کاری؛ جڑاؤ کام (جس میں نگینے پاس پاس کھرنجے کی طرح جڑے ہوں) -

**Pavement**, *n.* : (۱) (اینٹوں ' تختوں وغیرہ کا) فرش ؛ کھرنجا ' (خصوصاً) سڑک کی پٹری (جو کھرنجے کی ہو) - (۲) (حیوانیات) کھرنجے کی شکل کی دانتوں کی ساخت -

*crazy p.* : (باغ کی روشوں کا) ناہموار کھرنجا یا فرش -

*p.-artist* : فرشی مصور (جو سڑک کی پٹری پر رنگین تصویریں بناتا کرتا ہے اور رہگیروں سے پیسے وصول کرتا ہے) -

**Pavilion**, *n. & v. t.* : (۱) بڑا چوٹی دار خیمہ - (۲) چھوٹا سا خوشنما بنگلہ خصوصاً وہ جو کرکٹ کے میدان کے پاس کھلاڑیوں اور تماشائیوں کے لئے بنا دیا جاتا ہے' پیویلین- (۳) شہ نشین (عمارت کا آگے کو نکلا ہوا حصہ جو عموماً نقش و نگار سے آراستہ ہوتا ہے)- (۴) خیمے لگانا ؛ خیموں سے گھیرنا ؛ پیویلین بنانا (میدان وغیرہ میں) ؛ شہ نشین بنانا (عمارت میں) -

**Pavonazzo**, *a. & n.* : (مرمر) جس پر طاؤس کے رنگ کے نقش و نگار ہوں ؛ طاؤسی (سنگ مرمر) -

**Pavonine**, *a.* : طاؤسی ؛ طاؤس کا ؛ طاؤس کا سا -

**Paw**, *n.* : (۱) (جانور کا) پنجہ - (۲) (بول چال) ہاتھ ؛ خط ؛ تحریر -

**Paw**, *v. t. & i.* : (۱) پنجہ مارنا ؛ چنگل مارنا - (۲) (گھوڑے کا زمین پر) ٹاپ مارنا ؛ سم سے زمین کریدنا - (۳) (بول چال) بھدے پن سے اٹھانا یا برتنا (کوئی چیز) -

**Pawky**, *a.* : (۱) (اسکاچستان کی مقامی بولی) عیار ؛ چلتا ہوا ؛ چالاک ؛ ہوشیار ؛ شریر (۲) عیارانہ ظرافت -

**pawkily**, *adv.* : عیاری سے ؛ چالاکی سے ؛ شرارت سے -

**pawkiness**, *n.* : عیاری ؛ چالاکی؛ شرارت -

**Pawl**, *n. & v. t.* : (۱) روک دار بیرم (جس میں پہیے کے دندانے میں پھنسنے کے لئے روک لگی ہو) - (۲) (جہاز رانی) چھوٹی سلاخ جو لنگر کے چرخ وغیرہ میں لگادی جاتی ہے کہ وہ الٹا چکر نہ کرنے لگے ؛ چرخ روک - (۳) لنگر کے چرخ وغیرہ میں چرخ روک لگانا -

**Pawn**, *n.* : (۱) (شطرنج کا) پیادہ - (۲) (استعارتاً) مہرہ (وہ شخص جسے دوسرا اپنے مقصد کے لئے جو چال چاہے چلائے) -

**Pawn**, *n.* : (۱) گروی ؛ شے مرہونہ (وہ چیز جو رہن رکھی گئی ہو)-

(۲) وہ شخص جو ضمانت کے طور پر قرضخواہ کے پاس چھوڑ دیا جائے - (۳) گروی ہونا ؛ رهن -

*in p., at p.* : گروی ؛ ؛ رهن-

*pawnbroker* : گروی یا رهن کا دوکاندار ؛ چیزیں گرو رکھ کر قرض دینے والا -

*pawnbroking* : رهن کا کاروبار -

*pawnshop* : گروی کی دوکان ؛ رهن کی دوکان -

**Pawn**, *v. t.* : (۱) رهن رکھنا ؛ گرو رکھنا ( کسی چیز کو ) - ( استعارتاً ) ( اپنی جان سے کسی چیز کی ) ضمانت کرنا ؛ قول هارنا ؛ قول دینا -

**Pawnee**, *n.* : مرتهن ؛ جس کے پاس کوئی چیز گروی رکھی جائے -

**Pax**, *n.* : (۱) لوح صلیبی ؛ لوح بوسہ ( جس پر پادری اور حاضرین Mass کے موقع پر بوسہ دیتے هیں ) - (۲) بوسۂ سلامتی ( High Mass کی ایک رسم ) -

*P. Britannica* : امن برطانوی ؛ جنگ کی ممانعت سلطنت برطانیہ عظمیٰ کی ماتحت ریاستوں کو

*p. Romana* : امن رومی ؛ جنگ کی ممانعت سلطنت رومتہ الکبریٰ کی ماتحت ریاستوں کو -

*p. vobis* : (۱) تم پر سلامتی هو ؛ سلام علیکم - (۲) ( مدرسہ میں عامیانہ ) خاموش ! -

**Paxwax**, *n.* : ( مقامی بول چال ) گدّی کی رگ ( یہ ایک سخت رگ هے جو ریڑھ کی هڈیوں سے شروع هوکر گدّی تک پہنچتی هے ) -

**Pay**, *n.* : (۱) ادائی ؛ ادائگی - (۲) تنخواہ ؛ مشاهرہ ؛ مزدوری ؛ اُجرت -

*in the p. of* : ( فلاں کا ) ملازم -

*p.-day* : (۱) یوم تقسیم ؛ تقسیم تنخواہ یا تقسیم اجرت کا دن - (۲) ( صرافت ) یوم ادائی ( جب تمسکات کے مبادلے کی رقم ادا هوتی هے ) -

*paymaster* : (۱) بخشی ( وہ عہدہ دار جو سپاهیوں اور مزدوروں کو تنخواہ تقسیم کرتا هے ) - (۲) (استعارتاً) ولی نعمت ؛ آقا -

*paymaster general* : افسر خزانہ ؛ خزانے کے ایک شعبے کا افسر -

**Pay**, *v. t. & i.* : (۱) دینا ؛ ادا کرنا ؛ چکانا ؛ مشاهرہ ادا کرنا ؛ اجرت دینا ؛ مزدوری دینا ؛ تنخواہ دینا ؛ قیمت دینا ؛ معاوضہ دینا - (۲) ( استعارتاً ) بدلا دینا ؛ اجر دینا ؛ جزا دینا ؛ صلہ دینا ؛ معاوضہ دینا - (۳) کرنا ( عزت ' اظہار عقیدت وغیرہ ) - (۴) مبذول کرنا ( توجہ ' عنایت وغیرہ ) ؛ پیش کرنا ( هدیۂ احترام ' خراج تحسین وغیرہ ) - (۵) ( کاروبار سے ) نفع هونا ؛ فائدہ هونا -

*p. a person in his own coin* : دیکھو Coin -

*p. for* : (۱) قیمت ادا کرنا - (۲) خرچ برداشت کرنا ؛ سزا پانا ( اپنے قصور کی ) -

*p. for one's whistle* : دیکھو whistle -

*p. in* : ( اپنے حساب میں یا کسی اور کے حساب میں کوئی رقم ) جمع کرانا ؛ داخل کرانا -

*p. off* : جہاز کا سکان آگے اٹھانے سے اس پہلو مڑنا جو هوا سے محفوظ هے -

*p. off* : بے باق کرنا ؛ چکا دینا ( تنخواہ ' قرض وغیرہ ) -

*p. one's way* : اپنا خرچ نکال لینا ؛ قرض دار نہ هونا -

*p. out, p. away* : ( جہاز رانی ) رسی چھوڑنا ؛ رسی ڈھیلی کر کے نکلنے دینا -

*p. (person) out* : سزا دینا -

*p. the piper* : دیکھو piper -

*p. through the nose* : دیکھو Nose -

*p. up* : پورا کردینا ؛ بے باق کردینا ؛ چکا دینا -

**payee**, *n.* : روپیہ پانے والا ؛ مرسل الیہ ؛ یابندہ -

**payer**, *n.* : ( روپیہ وغیرہ ) ادا کرنے والا ؛ دهندہ ؛ ادا کنندہ -

**Pay**, *v. t.* : ( جہاز رانی ) رال لگانا ' تار کول لگانا -

**Payable**, *a.* : (۱) واجب الادا ؛ واجب الدین ( قرض ) - (۲) قابل ادا ؛ جو ادا هوسکتا هے - (۳) منافع کی ؛ نفعے کی ( کان وغیرہ ) -

**Payment**, *n.* : (۱) ادائگی ؛ ادائی ؛ چکوتا - (۲) رقم جو ادا کی جائے - (۳) ( استعارتاً معاوضہ ؛ بدلہ ؛ جزا ؛ اجر -

**Paynim**, *n.* : ( قدیم ) بے دین ( عموماً مسلمانوں کو کہتے تھے ) -

**Paynize**, *v. t.* : (۱) لکڑی میں ایسے مسالوں کی پچکاری دینا کہ وہ گلنے سے محفوظ رهے -

*Paysage*, *n.* : (۱) دیہات کا منظر ؛ قدرتی منظر - (۲) قدرتی مناظر کی مصوری -

**paysagist**, *n.* : قدرتی مناظر کا مصور -

**Pea**, *n.* : (۱) مٹر کا پودا - (۲) مٹر کا دانہ ؛ مٹر -

*sweet p.* : دیکھو sweet -

*as like as two pp.* : بالکل یکساں -

*p.-nut* : ایک پھلی جو کھانے اور تیل نکالنے کے کام آتی هے -

*p.-shooter* : مٹر بندوق ؛ ایک نلی جس میں خشک مٹر چھرے کی طرح بھر کر مارے جاتے هیں -

*p. soup* : ( خصوصاً خشک ) مٹر کا شوربہ -

*p.-scuper* : ( بول چال ) دھندلی زرد کہر -

*p.-soupy* : دھندلی زرد ( کہر ) -

**Peace** *n.* : (۱) امن ؛ امن و امان ؛ صلح ؛ خیریت - (۲) معاهدۂ صلح - (۳) سکون ؛ چین ؛ آرام ؛ آسودگی - (۴) سکون ؛ قلب ؛ اطمینان قلب - (۵) امن عامہ ( *the p.* ) -

*at p.* : بے تشویش ؛ صلح کی حالت میں -

*be sworn of the p.* : مجسٹریٹ مقرر هونا -

*commission of the p.* : دیکھو Commission -

*hold one's p.* : خاموش رهنا ؛ چپ رهنا -

*Justice of the p.* : دیکھو Justice -

*keep the p.* : لڑائی جھگڑے سے باز رهنا ؛ امن سے رهنا ؛ امن قائم رکھنا -

*make one's p. with* : صلح کرنا ( آپس کے جھگڑوں کے بعد ) -

*make p.* : صلح کرنا ( جنگ کے بعد ) -

*make person's p. with* : کسی شخص کی صلح کرانا ( دوسرے شخص سے ) -

*peacemaker* : (۱) صلح کرانے والا - (۲) ( مزاحاً ) طپنچہ ؛ جنگی جہاز وغیرہ -

*p.-offering* : (۱) نذر صلح ( جو حریف کی تالیف قلوب کے لئے دی جائے ) - (۲) ( بائبل شکرانہ صلح ) ( درگاہ الٰہی میں ) -

*P. Pact* : معاهدۂ امن ( جو سنہ ۱۹۲۸ ع میں پیرس امریکا کی طرف سے پیش هوا اور پندرہ ملکوں نے اس پر دستخط کئے ) -

*p.-pipe* : تمبا کو پینے کا پائپ جس کا مل کر پینا شمالی امریکہ کے باشندوں میں صلح کی علامت هے -

*the (king's) p.* امن عامہ -

**Peaceable, a.** : (۱) امن پسند؛ صلح پسند؛ صلح جو - (۲) امن پسندانہ؛ صلح جویانہ؛ صلح و آشتی کا -

**peaceableness, n.** : امن پسندی؛ صلح پسندی؛ صلح جوئی؛ پر امن ہونا؛ پر سکون ہونا -

**peaceably, adv.** : امن پسندی سے؛ صلح و آشتی سے؛ سکون سے؛ اطمینان سے -

**Peaceful, a.** : با امن؛ پر امن؛ پر سکون؛ صلح و آشتی کا -

**peacefully, adv.** : امن و امان سے؛ صلح و آشتی سے -

**peacefulness, n.** : با امن ہونا؛ پرامن ہونا؛ پرسکون ہونا -

**Peach, n.** : آڑو؛ شفتالو -

*p. -blow* : (۱) ہلکا سرخ رنگ جس میں ارغوانی کی جھلک ہو - (۲) اس رنگ کا روغن -

*p. -brandy* : شفتالو کی برانڈی -

*p. -colour* : ہلکا سرخ رنگ؛ شفتالو کا رنگ -

*p. -coloured* : شفتالو کے رنگ کا؛ ہلکے سرخ رنگ کا -

*p. -tree* : آڑو کا درخت؛ شفتالو کا درخت -

**Peach, v. i.** : (اب عامیانہ ہے) (۱) مخبر بن جانا - (۲) کسی کی مخبری کرنا -

**Pea-chick, n.** : مور کا بچہ؛ طاؤس کا بچہ -

**Peachy, a** : شفتالو کا سا؛ شفتالو کے مانند سرخ اور نرم (رخسار وغیرہ) -

**peachiness, n.** : شفتالو کی طرح سرخ اور نرم ہونا -

**Peacock, n. & v. t. & i.** : (۱) مور؛ طاؤس - (۲) بننا سنورنا؛ سنگار کرنا - (۳) ناز و انداز سے چلنا؛ خرام ناز کا عالم دکھانا؛ اتھلا کر چلنا -

*p. blue* : چمکدار نیلا رنگ (جیسا مور کی گردن کا رنگ ہوتا ہے) -

*p. butterfly* : مور تتلی (یورپی تتلی جس کے بازو گلدار ہوتے ہیں) -

*p. coal* : ایک قسم کا رنگ برنگ کوئلہ -

*p. -fish* : مور مچھلی؛ ایک قسم کی رنگین مچھلی جس میں سبز، نیلے، سرخ اور سفید رنگوں کی آمیزش ہوتی ہے -

**peacockery, n.** : طاؤسانہ رویہ؛ خرام ناز؛ اتھلائی چال -

**peacockish, a.** : بننے سنورنے والا؛ سوخ زرین -

**peacocklike, a.** : طاؤس وش؛ مور کا سا -

**Peafowl, n.** : مور یا مورنی؛ نر یا مادۂ طاؤس -

**Peahen, n.** : مورنی؛ مادۂ طاؤس -

**Pea-jacket, n.** : بھری کوٹ؛ موٹے کپڑے کا چھوٹا اوور کوٹ، جو سمندر کے سفر میں پہنا جاتا ہے -

**Peak, n.** : (۱) ٹوپی کا چھجا - (۲) (جہاز رانی) جہاز کے تہخانے کا تنگ حصہ (خصوصاً اگلا) (*forepeak*) (نیز) - (۳) نوک بادبان (بادبان کا بالائی بیرونی سرا) - (۴) چوٹی؛ پھننگ؛ خصوصاً پہاڑ کی چوٹی - (۵) نوک (مثلاً داڑھی کی) - (۶) انحنا یا بڑھنے گھٹنے کا انتہائی نقطہ -

*peak-load* : (۱) زیادہ ترین وزن - (۲) قوت برقی کی انتہائی قوت - (۳) بیوپار کی انتہائی حد -

**peaked, a.** : چھجے دار؛ چوٹی دار؛ نوک دار؛ نکیلا -

**peaky, a.** : چھجے دار؛ چوٹی دار؛ نوک دار -

**Peak, v. i.** : کھلنا؛ تحلیل ہونا (رنج وغیرہ سے) (خصوصاً p. & pine میں) -

**peaked, p.p.** : جس کے چہرے پر ہڈیاں نکلی ہوں؛ جو بھوکا رکھا جاتا ہو -

**peaky, a** : سوکھا؛ کم زور؛ مریل -

**Peak, v. i.** : (۱) (جہاز رانی) (مستول کے سہارے کو) عمودا جھکانا؛ آگے یا پیچھے جھکانا - (۲) (چپوؤں کو) سیدھا کھڑا رکھنا - (۳) (ویل وغیرہ کا دم) اٹھانا؛ (غوطہ لگاتے وقت) سیدھا کھڑا ہونا -

**Peaky, a.** : دیکھو - Peak

**Peal, n. & v. i. & t.** : (۱) گجر؛ گھنٹیوں کا زور سے ساتھ ساتھ بجنا؛ گھنٹیوں کی ٹن ٹن - (۲) گھنٹیاں؛ گھنٹیوں کا جوڑ - (۳) گرج؛ کڑک؛ زور کی آواز - (۴) زور سے ہنسنے کی آواز؛ آواز (قہقہہ) - (۵) ٹن ٹن بجنا؛ گرجنا؛ کڑکنا - (۶) کڑک کر کہنا؛ گرج کر کہنا -

*p. bells* : (گھنٹیوں کا) گجر بجانا -

**Pear, n.** : ناشپاتی -

*p. -shaped* : ناشپاتی کی شکل کا -

*p. -tree* : ناشپاتی کا درخت -

*prickly p.* : دیکھو - Prickly

**Pearl, n.** : (۱) موتی؛ لولو؛ در - (۲) بیش قیمت شے؛ اپنی نوع کی بہترین چیز؛ سر تاج - (۳) موتی سے مشابہ چیز مثلاً قطرۂ شبنم، در اشک، در دنداں - (۴) چھوٹا ٹائپ؛ موتیا ٹائپ - (۵) بعض چیزوں کا ریزہ؛ ٹکڑا -

*cast pp. before swine* : بھینس کے آگے بین بجانا؛ نا اہلوں کے سامنے بیش بہا چیز پیش کرنا -

*mother-of-pearl* : دیکھو - Mother

*p. -ash* : پوٹاسیم کاربونیٹ -

*p. barley &c.* : موتیا جو وغیرہ (جس کے دانوں کو گول کر لیتے ہیں) -

*p. -diver* : وہ شخص جو صدف کے لئے غوطہ لگاتا ہے -

*p. -fisher* : صدف شکاری؛ صدف گیر؛ غوطہ لگا کر موتی نکالنے والا -

*p. -fishery* : (۱) صدف گیری - (۲) وہ جگہ جہاں صدف شکار کرتے ہیں؛ صدف زار -

*p. oyster* : موتی کستورا (ج)؛ سیپی کا کیڑا جس سے موتی بنتا ہے؛ صدف مروارید کا کیڑا -

*p. -powder, p. -white* : ایک طرح کا غازہ -

*p. -shell* : صدف؛ سیپ -

*seed p.* : بہت چھوٹا موتی -

**pearled, a.** : جس میں موتی لگے ہوں -

**pearliness, n.** : موتی جیسا ہونا؛ در صفت ہونا -

**pearly, a.** : در صفت؛ موتی جیسا -

**Pearl, v. t. & i.** : (۱) (کسی چیز کے) موتی جیسے قطرے چھڑکنا؛ موتی بکھیرنا - (۲) موتی کا رنگ وغیرہ دینا؛ موتی کی سی آب پیدا کرنا؛ موتی سا بنانا - (۳) (جو وغیرہ کے) دانوں کو گھس کر گول کرنا؛ موتیا بنانا - (۴) موتی جیسے قطرے بننا - (۵) (موتی کے لئے) صدف کا شکار کھیلنا -

**Pearl, n.** : تکمہ (جو تکیے کی جھالر وغیرہ میں آرائش کے لئے ٹانک دیتے ہیں) -

**Pearlies, n. pl.** : میوہ فروش کا لباس (جس میں بہت سے تکمے جڑے ہوتے ہیں) -

**Pearmain, n.** : ایک خاص قسم کا سیب -

**Peasant, n.** : گاؤں والا؛ دیہاتی؛ دہقان -

**Peasantry, n.** : گاؤں والے؛ دہقانوں کا گروہ؛ دیہاتی لوگ -

**Pease**, *n.* : ( قدیم ) مٹر ؛ مٹر کے دانے -

*peasecod* : ( قدیم ) مٹر کی پھلی -

*p.-pudding* : مٹر کی پڈنگ -

**Peat**, *n.* : نباتی مادہ جو پانی میں سڑتا ھے اور اس میں ایک حد تک کوئلے کے خواص پیدا ھوجاتے ھیں ' ایندھن کے کام آتا ھے ؛ دلدل کا کوئلہ -

*p.-bog* : کوئلے کی دلدل -

*p. moss* : کوئلے کی کائی -

*p.-reek* : اس کوئلے کی آگ کا دھواں ؛ اس پر کشید کی ھوئی وھسکی کی خوشبو -

**peatery**, *n.* : دلدل کے کوئلے کا کار خانہ -

**peaty**, *a.* : دلدل کے کوئلے کا سا ؛ اس سے بنا ھوا ؛ جس میں اس کی بو آے -

**Peat**, *n.* : ( قدیم ) لڑکی ؛ حسینہ -

*proud p.* : بت طناز ؛ مغرور حسینہ -

**Pebble**, *n* : ( ۱ ) کنکر ؛ روڑی ؛ سنگ ریزہ - ( ۲ ) عینک کا شیشہ یا تال- ( ۳ ) عقیق' سنگ سلیمانی وغیرہ کی بعض اقسام کا نام-

**pebbly**, *a.* : سنگ ریزے یا عقیق کا ؛ جس میں سنگ ریزے یا عقیق وغیرہ ھوں -

*Pebrine*, *n.* : ایک متعدی بیماری جو ریشم کے کیڑوں میں پھیل جاتی ھے ' جس سے ان کے جسم پر سیاہ داغ پڑ جاتے ھیں -

**Peccable**, *a.* : غیر معصوم ؛ جس سے گناہ سرزد ھوسکتا ھو -

**peccability**, *n.* : عدم عصمت ؛ غیر معصوم ھونا -

**Peccadillo**, *n.* : جرم خفیف ؛ گناہ صغیرہ

**Peccant**, *a.* : ( ۱ ) گنہ گار ؛ عاصی ؛ خطا کار ؛ خاطی - ( ۲ ) فاسد ؛ مرض انگیز -

**peccancy** *n.* : ( ۱ ) گنہ گاری ؛ خطا کاری ؛ معصیت شعاری وغیرہ ( ۲ ) فاسد ھونا

**Peccary**, *n.* : امریکی سور ( سور کی قسم کا ایک چوپایہ جو امریکہ میں پایا جاتا ھے ) -

*Peccavi*, *sent. & n.* : ( ۱ ) میں نے گناہ کیا ھے : میں گناہ گار ھوں - ( ۲ ) اعتراف گناہ ؛ اعتراف -

**Peck**, *n.* : ( ۱ ) خشک چیزوں کی مقدار کا پیمانہ جو دو گیلن کے برابر ھوتا ھے ؛ پیک - ( ۲ ) انبار ؛ ڈھیر ؛ بڑی تعداد -

*a p. of dirt* : غلاظت کا ڈھیر ؛ کوڑے کا انبار -

*a p. of troubles* : مصیبتوں کا طو مار ؛ انبوہ مصائب

**Peck**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) ٹھونگیں مارنا ؛ چونچیں مارنا - ( ۲ ) چونچیں مار کر سوراخ کردینا - ( ۳ ) چونچ چلانا ؛ چونچ مارنے کی کوشش کرنا ؛ ( استعارتاً ) نکتہ چینی کرنا - ( ۴ ) ( بول چال ) کھانا ؛ شغل کے طور پر ذرا ذرا سا کھاتے رھنا ؛ ٹونگنا - ( ۵ ) ( کسی نوکدار اوزار سے ) ( زمین یا دیوار ) کھودنا - ( ۶ ) ٹھونگ ؛ چونچ - ( ۷ ) ٹھونگ مارنے کا نشان ( ۸ ) ( عامیانہ ) کھانا ؛ غذا -

**Peck**, *v. t. & i.* : ( عامیانہ ) پتھر پھینکنا ؛ کسی پر پتھر پھینکنا -

**Pecker**, *n.* ( ۱ ) چونچ مارنے والا پرندہ - ( ۲ ) کدال -

*keep your p. up* . ( عامیانہ ) ھمت بندھی رکھو ؛ گھبراؤ نہیں -

*woodpecker* : ھد ھد ؛ کٹھ بڑھئی -

**Peckish**, *a.* : ( بول چال ) بھوکا ؛ گرسنہ

**Pecksniff**, *n.* : چرب زبان ؛ ریا کار ؛ رنگا سیار -

**Pecten**, *n.* : ( حیوانیات ) جانوروں کے جسم میں مختلف قسم کی شانہ نما ساختیں -

**pectinate, pectinated**, *aa.* : شانہ نما -

**pectination**, *n.* : دندانوں کا دندانوں میں ملنا یا ایک دوسرے میں اٹکنا یا پھنسنا -

**Pectin**, *n.* : ( کیمیا ) سفیدہ ( ایک قسم کا سفید معتدل مادہ جو پھلوں میں پک جانے پر Pectose کی وجہ سے پیدا ھوجاتا ھے )

**pectic**, *a.* : سفیدے کا ؛ سفیدی -

**Pectoral**, *a. & n.* : ( ۱ ) چار آئینہ جو محض آرائش کے لئے لگایا جاے ( خصوصاً یہودیوں کے پیشواے اعظم کا ) - ( ۲ ) صدری ؛ سینے کا ؛ چھاتی کا - ( ۳ ) دافع امراض صدر ؛ وہ دوا جو امراض سینہ میں مفید ھو - ( ۴ ) جو سینے پر لگائی جاے ؛ سینے کی ( *p. cross* ) -

**Pectose**, *n.* : (کیمیا) سفیدین ؛ پیکٹوز ( ایک حل نہ ھونے والا مادہ جو کیسلین سے مشابہ ھے اور اسی کے ساتھ کچے پھلوں میں پایا جاتا ھے ) -

**Peculate**, *v. t. & i.* : تغلب کرنا ؛ غبن کرنا ؛ خیانت کرنا ؛ خورد برد کرنا -

**peculation**, *n.* : تغلب ؛ غبن ؛ خیانت ؛ خورد برد -

**peculator**, *n.* : خائن ؛ غبن کرنے والا -

**Peculiar**, *a. & n.* : ( ۱ ) مخصوص ؛ خاص ؛ مختص - ( ۲ ) انفرادی ؛ شخصی ؛ ذاتی - ( ۳ ) غیر معمولی ؛ خاص - ( ۴ ) عجیب و غریب ؛ انوکھا ؛ نرالا - ( ۵ ) ملک یا استحقاق بلا شرکت غیرے ؛ ( کسی کی ) مخصوص ملک یا جائداد ؛ محصوص حق ۔ ( ۶ ) ( تاریخ ) وہ کلیسائی حلقہ یا گرجا جو اپنے علاقے کے بشپ کے ماتحت نہ ھو - ( ۷ ) فرقہ " خاصان خدا " ( *P. People* ) کا کوئی فرد ؛ خاص -

*P. People* : ایک جدید مذھبی فرقہ جس کا نہ کوئی معبد ھے اور نہ کوئی تنظیم وہ صرف عبادت کو امراض کے علاج کے لئے کافی سمجھتا ھے -

**Peculiarity**, *n.* : ( ۱ ) مخصوص ھونا ؛ انوکھا ھونا - ( ۲ ) خاصہ ؛ خاصیت ؛ خصوصیت - ( ۳ ) ندرت ؛ انوکھا ھونا -

**Peculiarly**, *adv.* : ( ۱ ) ذاتی طور پر - ( ۲ ) خصوصاً ؛ خاص کر ؛ خاص طور پر ؛ بالخصوص ؛ علی الخصوص - ( ۳ ) انوکھے طریقے سے ؛ نرالے طرز سے ؛ عجیب طرح سے -

**Pecuniary**, *a.* : ( ۱ ) مالی ؛ روپیے پیسے کا - ( ۲ ) ( جرم ) جس میں جرمانے یا تاوان کی سزا ھو ؛ تاوانی -

**pecuniarily** *adv.* : مالی حیثیت سے ؛ روپیے پیسے کے لحاظ سے -

**Pedagogue**, *n.* : ( ۱ ) معلم ؛ مدرس - ( ۲ ) ( کسی قدر حقارت کے ساتھ ) مُلا ' میانجی -

**pedagogic(al)**, *aa.* : ( ۱ ) معلمانہ ؛ مدرسانہ ؛ مُلایانہ - ( ۲ ) فن تعلیم کے متعلق ؛ تعلیمی -

**pedagogically**, *adv.* : ( ۱ ) معلمانہ طور پر ؛ ملایانہ طرز پر - ( ۲ ) فن تعلیم کی رو سے

**pedagog(u)ism**, *n.* : معلمی ؛ مدرسی ؛ مُلا گیری -

**Pedagogy**, *n.* : فن تعلیم ؛ علم تعلیم ؛ تعلیمات -

**pedagogics**, *n* : علم تعلیم ؛ تعلیمات -

**Pedal,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) (ارگن باجے میں) وہ پردہ جو پیر سے بجایا جاتا ھے؛ ایک بیرم جسے پیر سے دباتے ھیں؛ پیڈل - (۲) (پیانو) پیر کا بیرم جو سروں کو اُٹھانے اور مدھم کرنے کے کام آتا ھے - (۳) بائسکل وغیرہ کا پیڈل - (۴) وہ مدھم سر جو کئی نغموں کے ساتھ برابر بجتا رھے - (۵) (ارگن باجے یا بائسکل کا) پیڈل چلانا - (۶) پیڈل کو دبا کر چلانا (بائسکل وغیرہ) -

**Pedal,** *a.* : (حیوانیات) پیروں کا؛ پیر کا (خصوصاً رخادوں molluscs کے متعلق آتا ھے) -

**Pedant,** *n.* : (۱) وہ شخص جو اپنی علمیت یا قابلیت کا بے جا اظہار کرتا ھے؛ مدعی فضیلت؛ مدعی کمال - (۲) وہ شخص جو کتابی علم یا اُصول و ضوابط کی اھمیت پر حد سے زیادہ زور دیتا ھے؛ کتاب پرست؛ اُصول پرست - (۳) وہ شخص جو کسی نظریے کا حد سے زیادہ قائل ھو؛ نظریہ پرست -

**pedantic,** *a.* : (۱) فضیلت نما؛ فضیلت مآبی کا - (۲) کتاب پرست؛ نظریہ پرست؛ کتاب پرستانہ؛ نظریہ پرستانہ - (۳) مغلق (عبارت وغیرہ) -

**pedantically,** *adv.* : ادعائے فضیلت سے؛ فضیلت مآبی سے؛ کتاب پرستی یا نظریہ پرستی کے انداز سے -

**pedantize,** *v. t.* & *i.* : (۱) جا بیجا اظہار فضیلت یا اظہار کمال کرنا؛ کتابی علم یا نظریے پر حد سے زیادہ زور دینا - (۲) مدعی علم؛ فضیلت نما؛ کتاب پرست وغیرہ بنا دینا -

**pedantocracy,** *n.* : مدعیان فضیلت کی حکومت؛ کتاب پرستوں یا نظریہ پرستوں کی حکومت -

**pedantry,** *n.* : (۱) ادعائے فضیلت؛ ادعائے علم؛ فضیلت مآبی - (۲) کتاب پرستی؛ نظریہ پرستی -

**Pedate,** *a.* : (۱) (حیوانیات) پاؤں والا - (۲) (نباتیات) پنجہ صورت (پتیاں) -

**Peddle,** *v. i.* & *t.* : (۱) پھیری پڑنا؛ پھیری پھر کر سودا بیچنا - (۲) ادنیٰ کاموں میں وقت صرف کرنا - (۳) تھوڑی تھوڑی مقدار میں بیچنا؛ خردہ فروشی کرنا؛ (استعارتاً) جزواً جزواً (خیالات، مصائب وغیرہ) بیان کرنا، (افواہ وغیرہ) پھیلانا -

**Pedestal,** *n.* & *v. t.* : (۱) ستون کی کرسی؛ پایۂ ستون - (۲) مجسمے یا مورت کی کرسی - (۳) بنیاد؛ اساس (لغوی و مجازی معنوں میں) - (۴) آرام میز (*knee-hole table*) کا خانہ دار پایہ - (۵) گیومنے والی الماری (جس میں پیشاب کا برتن رکھا جاتا ھے) - (۶) کرسی یا پائے کے سہارے قائم کرنا؛ کرسی پر رکھنا یا کھڑا کرنا -

**Pedestrian,** *a.* & *n.* : (۱) پیادہ؛ پیدل؛ پیادہ رو - (۲) پیدل کا؛ جو پیادہ پا کیا جائے - (۳) پیدل چلنے کا؛ چلنے کا - (۴) شعریت سے خالی؛ بے لطف؛ بے روح - (۵) (پیدل) چلنے میں مقابلہ کرنے والا؛ (پیدل) چلنے کا مشتاق -

**pedestrianism,** *n.* : (پیدل) چلنے کی مشاقی -

**pedestrianize,** *v. i.* : (پیدل) چلنے میں مقابلہ کرنا -

**Pedicel, pedicle,** *nn.* : (۱) (نباتیات) غصنک؛ ڈنٹھل جیسی ساخت - (۲) (حیوانیات) ڈنٹھل جیسی ساخت -

**pedicellate, pediculate,** *aa.* : غصنک دار؛ ڈنڈی دار -

**Pedicular, -lous** *aa.* : جوئیں بھرا؛ جس میں جوئیں ھوں -

**pediculosis,** *n.* : جوں روگ -

**Pedigree,** *n.* : (۱) شجرۂ نسب؛ نسب نامہ - (۲) نسل؛ خاندان؛ سلسلۂ نسب - (۳) اشتقاق (الفاظ کا) - (۴) اچھی نسل کا؛ جانی بوجھی نسل کا (جانور) -

**pedigreed,** *a.* : عالی نسب؛ عالی خاندان -

**Pediment,** *n.* : عمارت کے روکار کا مثلث حصہ (جو یونانی طرز تعمیر کی یادگار ھے، رومی طرز اور نشاۃ ثانیہ کی طرز میں بھی پایا جاتا ھے) -

**pedimental,** *a.* : اس مثلث حصہ کا؛ اُس کی شکل کا یا جس سے یہ بنے -

**pedimented,** *a.* : جس میں یہ مثلث حصہ ھو -

**Pedlar,** *n.* : (۱) پھیری والا؛ بساطی - (۲) (استعارتاً) ایک سے دوسرے کو پہنچانے والا (مثلاً شہر خبریا، خبرباز = *p. of gossip*) -

*p.'s French* : چوروں کی بولی -

**pedlary,** *n.* : پھیری والے کا کام کرنا -

**Pedometer,** *n.* : (۱) سیر پیما (ایک آلہ جس سے چلنے والے کے قدموں کی تعداد معلوم ھوتی ھے اور اس طرح فاصلے کا اندازہ کیا جاتا ھے) -

**Peduncle,** *n.* : (۱) (نباتیات) غصنہ؛ شاخ گل؛ پھول دار پودوں وغیرہ کا تنا؛ وہ ڈالی جس میں ایک پھول یا کئی چھوٹی ڈنڈیاں ھوں - (۲) (حیوانیات) جانوروں کے جسم میں غصنہ نما جوڑ -

**peduncular, pebunculate,** *aa.* : غصنہ دار؛ غصنہ نما؛ غصنہ کا؛ متعلق بہ غصنہ -

**Peek** *v. i.* : جھانکنا؛ جھانک کر دیکھنا -

*p.-a-boo* : (اب امریکا میں رائج ھے) آنکھ مچولی (جو بچوں کے ساتھ کھیلی جاتی ھے) -

**Peel,** *n.* : (تاریخ) سرحدی مینار (چھوٹے چھوٹے مربع مینار جو سولھویں صدی عیسوی میں انگلستان اور اسکاٹستان کے سرحدی علاقوں میں بنائے گئے تھے) -

**Peel,** *n.* : نان بائی کا کفچہ (جس سے روٹی تنور میں سینکی جاتی ھے) -

**Peel,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) چھیلنا؛ چھلکا اتارنا؛ مقشر کرنا - (۲) اُتارنا؛ کھینچنا (کھال، چھلکا وغیرہ) - (۳) (قدیم، بائبل غالباً غلط ترجمہ ھے) لوٹنا، قتل و غارت کرنا (*scattered & peeled*) - (۴) چھلنا؛ چھلکا اُترنا؛ اُدھڑنا؛ مقشر ھونا؛ کھال اُترنا - (۵) (عامیانہ) کپڑے اُتارنا، ننگا ھونا (ورزش وغیرہ کے لئے) - (۶) چھلکا؛ قشر؛ پوست -

*candied p.* : (عموماً ترنج کے) چھلکے کا مربہ -

**peeler,** *n.* : چھیلنے والا؛ چھیلنے کا آلہ -

**peeling,** *n.* : اُترا ھوا یا چھلا ھوا چھلکا؛ چھیلن -

**Peeler,** *n.* : (۱) (بول چال) پولس کا سپاھی - (۲) (تاریخ) اُس آئرستانی پولیس کا سپاھی جو لارڈ پیل کی وزارت میں قائم ھوئی تھی -

**Peelite,** *n.* : پیل کا پیرو (قدامت پسند پارٹی کا وہ رکن جو اُس وقت سر رابرٹ پیل کا طرفدار تھا جب اُس نے سنہ ۱۸۴۶ ع میں قانون غلہ کی تنسیخ کا مسودہ پیش کیا تھا) -

**Peep,** *v. i.* & *n.* : (۱) چیں چیں کرنا؛ چوں چوں کرنا (چوھے، چڑیا وغیرہ کا) - (۲) چیں چیں؛ چوں چوں؛ بہت ھلکی تیز آواز -

**Peep** *v. i.* : (۱) جھانکنا؛ روزن میں سے دیکھنا؛ جھانک کر دیکھنا (*p. at, into* وغیرہ) - (۲) دزدیدہ نظر سے دیکھنا؛

چوری سے دیکھنا - ( ۳ ) جھلکی دکھائی دینا ؛ تھوڑا تھوڑا نظر آنا یا نکلنا ؛ ( روشنی وغیرہ کا ) دور سے جھلکنا ؛ ( پھول وغیرہ کا ) کچھ کچھ کھلنا - ( ۴ ) ( استعارتاً ' اوصاف و صفات کا ) اپنی جھلک دکھانا ؛ رنگ جھلکنا ؛ پر تو نظر آجانا -

*peeping Tom* : Godiva کے قصے میں ایک کیرکٹر جس میں شہوت پرستانہ تجسس کا مادہ بہت ھے ؛ شہرت پرست رازجو-

**Peep,** *n.* : ( ۱ ) دز دیدہ نظر ؛ ایک بار جھانکنا - ( ۲ ) ظہور ؛ طلوع ( صبح وغیرہ کا ) -

*p.-hole* : جھروکہ ؛ جھانک کر دیکھنے کا سوراخ ؛ (جھانکنے کا)روزن-

*p.-of-day boys* : " ارباب سحر " (ج) (یہ آئرستان کے پروتسٹنٹ عیسائیوں کی ایک انجمن تھی جو سنہ ۱۷۸۴ ع سے سنہ ۱۷۹۵ ع تک قائم رھی ' یہ لوگ علی الصباح اپنے مخالفوں کے گھروں کی تلاشی لیتے تھے کہ ان میں ھتیار تو نہیں ھیں ) -

*p.-show* : سیر بین وغیرہ کا تماشا -

*p. sight* : ( بندوق کی ) مکھی -

**Peeper,** *n.* : ( ۱ ) جھانکنے والا - ( ۲ ) ( عامیانہ ) آنکھ ؛ دیدہ-

**Peer,** *n.* : ( ۱ ) ھم رتبہ ؛ ھم مرتبہ ؛ ھمسر ؛ ھم چشم - ( ۲ ) ثانی ؛ مثل ؛ مقابل- ( ۳ ) انگلستان کے طبقۂ امرا کا رکن ؛ امیر ؛ نواب ( ڈیوک ' مار کوئیس ' وائی کاؤنٹ ' بیرن یا لارڈ ) - ( ۴ ) ( کسی اور ملک کا ) امیر ؛ نواب ؛ رئیس -

*pp. of Ireland* : وہ اٹھائیس امراے آئرستان جو تاحیات دیوان خاص کے رکن منتخب ھوتے ھیں -

*pp. of Scotland* : وہ سولہ امراے اسکاچستان جو ھر پارلیمنٹ میں دیوان خاص کے رکن منتخب ھوتے تھے -

*pp. of the United Kingdom, pp. of the realm.* : امراے سلطنت ؛ امراے ممالک متحدہ ( برطانیہ و آئرستان ) ( یہ سب کے سب دیوان خاص یا دارالامرا کے ارکان ھوتے ھیں ) -

**peerless,** *a.* : بے نظیر ؛ بے مثال ؛ بے بدل ؛ لا ثانی ؛ عدیم النظیر ؛ عدیم المثال -

**peerlessly,** *adv.* : بے ھمتائی کی شان سے ؛ بے نظیر یا بے مثال طور پر -

**peerlessness,** *n.* : بے نظیر ھونا ؛ لا ثانی ھونا ؛ بے ھمتائی ؛ عدیم المثالی -

**peeress,** *n.* : نواب بیگم -

**Peer,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) ھم رتبہ ھونا ؛ ھم مرتبہ ھونا ؛ ھمسر ھونا ' ھم چشم ھونا ؛ رتبے میں برابر ھونا - ( ۲ ) کسی کو طبقۂ امرا میں داخل کرنا ؛ نواب بنانا -

**Peer,** *v. i.* : ( ۱ ) جھانکنا ؛ غور سے دیکھنا - ( ۲ ) جھلک دکھائی دینا ؛ نظر آنا ؛ نمودار ھونا -

**Peerage,** *n.* : ( ۱ ) طبقۂ امرا ؛ نوابین - ( ۲ ) امارت - ( ۳ ) کتاب الامرا ( جس میں برطانیہ اور آئرستان کے امیروں کی فہرست اور حسب نسب درج ھوتا ھے ) -

**Peeved,** *a.* : ( عامیانہ ) بھنّایا ھوا ؛ جھلّایا ھوا ؛ برھم ؛ بر افروختہ ؛ خفا ؛ ناراض -

**Peevish,** *a.* : ( ۱ ) نازک مزاج ؛ تنک مزاج ؛ زود رنج ؛ چڑچڑا- ( ۲ ) برھم ؛ جھلایا ھوا ؛ بر افروختہ -

**peevishly,** *adv.* : تنک مزاجی ' چڑ چڑے پن سے وغیرہ-

**peevishness,** *n.* : ( ۱ ) زود رنجی ؛ نازک مزاجی ؛ تنک مزاجی ؛ چڑچڑا پن- ( ۲ ) بر افروختگی ؛ خفگی ؛ ناراضی ؛ جھلاھٹ-

**Peewit** : دیکھو Pewit -

**Peg,** *n.* : ( ۱ ) کھونٹی ؛ میخ ؛ چوب ( خیمے کی ) ؛ کیل - ( ۲ ) پیگ ؛ شراب وغیرہ کا جام ( خصوصاً برانڈی اور سوڈے کا جام ) -

*a p. to hang on* : ( بحث یا تقریر کی) تقریب ؛ بہانہ ؛ موضوع-

*clothes -p.* : لکڑی کا کلپ جو الگنی میں لگایا جاتا ھے تاکہ کپڑے اڑ جانے سے محفوظ رھیں -

*p.-top* : کیل دار لٹو -

*p.-top trousers* : تنگ مُہری کا پتلون جو کمر کے پاس ڈھیلا اور ٹخنے کے پاس تنگ ھوتا ھے -

*round p. in square hole* : دیکھو Hole -

*take(person)down a p. or two* : ( مغرور شخص کو ) ذلیل کرنا ؛ بل نکالنا ؛ دماغ درست کرنا -

**Peg,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) میخ یا کیل سے جڑنا ؛ میخوں یا کیلوں سے جڑنا ( *p. down, in, out* ) - ( ۲ ) ( صرافہ ) ( تمسکات وغیرہ کی ) قیمت کو باندھ دینا ( یعنی کثرت سے خرید کر قیمت گرنے نہ دینا یا کثرت سے بیچ کر چڑھنے نہ دینا ) - ( ۳ ) میخ یا کیل سے مارنا ' چھیدنا ' نشانہ لگانا - ( ۴ ) ( سوقیانہ ) پھینکنا (پتھر) ؛ پتھر مارنا یا پھینکنا - ( ۵ ) cribbage کے تختے پر کیل سے ہار جیت کے نشان لگانا - ( ۶ ) ( *p. out* ) ( معدنی اراضی وغیرہ کی ) حد بندی کرنا ؛ سرحد کے نشان لگانا- (۷) ( *p.* یا *p. away* یا *p. at* ) ( کسی کام میں ) لگے رھنا ؛ پیہم ' علی الاتصال کرنا ؛ تار باندھ دینا - ( ۸ ) ( کرکٹ کے بلے وغیرہ میں ) کیلیں ٹھونکنا -

*p. down* : پابند کرنا ؛ جکڑنا ( ضوابط وغیرہ سے ) -

*p. out* : ( ۱ ) ( Croquet کھیل میں ) کھونٹی پر گیند سے آخری نشانہ لگانا ؛ کھیل ختم کرنا - ( ۲ ) ( عامیانہ ) مرنا ؛ تباہ ھو جانا ؛ برباد ھو جانا -

**Pegamoid,** *n.* : ایک قسم کا نقلی چمڑا ( جو بگھی وغیرہ میں استعمال ھوتا ھے ) -

**Pegasus,** *n.* : ( ۱ ) ( یونانی اساطیر ) پیگاسس ( ایک پر دار گھوڑا جس نے کوہ Helecon پر اپنی ٹاپوں سے چشمہ بہا دیا تھا ' جہاں سے شاعروں اور ادیبوں کو فیضان حاصل ھوتا ھے ) - ( ۲ ) شاعری کا خدا داد ملکہ ؛ جوھر سخنوری ؛ توسن فکر ؛ اسپ طبع - ( ۳ ) ستاروں کا جھمکا -

*Peignoir* (F), *n.* : وہ ڈھیلا ڈھالا لباس جو عورتیں غسل کے بعد یا کنگھی کرتے وقت پہنتی ھیں -

*Peine forte et dure* (F), *n.* : ( یعنی ) (ج) " عقوبت شدید " دباتے دباتے جان سے مار ڈالنا یہ ایک قسم کی عدالتی سزا تھی جو سنگین جرائم کے ملزموں کو جواب دھی سے انکار کرنے پر دی جاتی تھی ) ( نیز مجازاً ) -

**Pejorative,** *a. & n.* : تحقیر آمیز ( لفظ ) ؛ استخفافی ( جس سے لفظ کے معنی میں سبکی اور حقارت کا رنگ پیدا ھوجاتا ھے ) -

*the p. suffix* : لاحقہ استخفافی ( مثلاً -aster ) -

**Pekan,** *n.* : شمالی امریکہ کا نیولے کی قسم کا گوشت خور جانور جو اپنی سمور کے لئے مشہور ھے -

**Peke,** *n.* : = Pekinese (dog)

**Pekin,** *n.* : پیکن ( ایک قسم کا ریشمی کپڑا ) -

**Pekinese,** *n. & a.* : ( ۱ ) پیکنی ؛ پیکن کا ؛ پیکن کا باشندہ -

( ۲ ) پیکنی کتا ( ایک قسم کا کوتاہ قد کتا جس کے بال لمبے اور ریشم کی طرح ملائم ہوتے ہیں ) -

**Pekoe**, *n.*: پیکو ؛ عمدہ قسم کی سیاہ چائے -

**Pelage**, *n.*: چوپاے کے بال ' اون یا سمور -

**Pelagian**, *a.* & *n.*: نوع انسانی کے فطرتاً گنہگار ہونے کا منکر؛ منکر شریت ؛ مقلد پلا گیس ( Pelagius چوتھی پانچویں صدی عیسوی میں ایک راهب تھا جس نے اس عقیدے سے انکار کیا تھا کہ گناہ آدم کی وجہ سے انسان کی سرشت میں بدی ہے ) -

**Pelagianism**, *n.*: تقلید پلا گیس ؛ انکار شریت -

**Pelagian**, *a.* & *n.*: بحری ؛ ساکن بحر ؛ سمندر پر رہنے والا ؛ کھلے سمندر کا رہنے والا -

**Pelagic**, *a.*: بحر کا؛ بحری؛ سمندری؛ جو کھلے سمندر میں کیا جاے -

*p. sealing*: بحری سیل گیری ؛ بحری سیل کا شکار ؛ کھلے سمندر میں سیل کا شکار کرنا -

**Pelargonium**. *n* یہ پودوں کی ایک قسم ہے جس کے پھول خوش نما اور پتے خوشبو دار ہوتے ہیں ( جس کو عام طور سے geranium کہتے ہیں ) -

**Pelasgic**, *a.*: پیلاسجی [ یہ ایک قوم تھی جو بحر روم کے مشرقی کناروں اور بحیرہ ( Aegean ) ایجیین کے ساحلوں پر آباد تھی ] -

*P. architecture*: پیلاسجی طرز عمارت ؛ قدیم ترین قسم کی تعمیر جو یونان میں پائی گئی جس میں ان گھڑ پتھر بغیر چونے وغیرہ کے تلے اوپر رکھے ہوتے تھے -

**Pelerine**, *n.*: زنانہ گلوبند یا مفلر -

**Pelf**, *n.*: مال ؛ دولت ؛ زر (اس میں ذم کا پہلو مضمر ہے )-

**Pelican**, *n.*: حواصل؛ ماهی خور (یہ ایک آبی پرندہ ہے جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ اپنے بچوں کو اپنے خون سے پالتا ہے ) -

**Pelisse**, *n.*: (۱) زنانہ چادر ( یہ ایک قسم کا ریشمی جامہ ہے ' آستین دار یا بے آستین جو ٹخنوں تک پہنچتا ہے) - (۲) بچوں کی اوپری پوشاک ( یہ ایک قسم کا لباس ہے جو لڑکے کپڑوں کے اوپر پہنتے ہیں ) - (۳) فوجی سوار افسروں کی جاکٹ جس پر سمور کا حاشیہ لگا ہوتا ہے -

**Pellagra**, *n.*: لمباردی مرض ( یہ ایک مرض ہے جو لمباردی میں کثرت سے ہوتا ہے ' اس میں جلد پھٹ جاتی ہے اور آخر میں اکثر دیوانگی نمودار ہو جاتی ہے ) -

**pellagrous**, *a.*: لمباردی دیوانگی میں مبتلا ؛ لمباردی مرض کا مریض -

**Pellet**, *n.* & *v. t.*: (۱) کاغذ یا روئی وغیرہ کی گولی - (۲) حب ؛ گولی - (۳) چھوٹا چھرا - (۴) سکے پر گول ابھار یا پھول وغیرہ - (۵) کاغذ وغیرہ کی گولی مارنا -

**Pellicle**, *n.*: (۱) باریک جلد یا پوست - (۲) جھلی ؛ غشاء - (۳) جالا ؛ پردہ -

**pellicular**, *a.*: غشائی یا غشائی قسم کا؛ پوست نما ؛ باریک جلد کا -

**Pellitory**, *n.*, *P. of Spain*: عاقر قرحا ؛ عقر قرحا -

*P. of the wall*: دیواری عقر قرہ ( جو دیواروں کے اوپر یا نیچے اگتا ہے ) -

**Pell-mell**, *adv. a.* & *n.*: (۱) خلط ملط ؛ تتر بتر ؛ گڈ مڈ ؛ بے ترتیب ؛ بے قرینہ ؛ بے نظم ؛ پریشان - (۲) بے ترتیبی سے ؛ گڈ مڈ ؛ خلط ملط - (۳) جھڑپ ؛ کش مکش ؛ کھینچا تانی - (۴) بے ترتیبی ؛ بے نظمی ؛ بد نظمی -

**Pellucid**, *a.*: (۱) صاف ؛ شفاف - (۲) واضح ؛ صاف ( طرز تحریر ) - (۳) سلجھے ہوے خیال یا دماغ والا -

**pellucidity**, *n.*: (۱) صفائی ؛ شفافی - (۲) ( طرز تحریر کی ) صفائی - (۳) دماغ کا سلجھا ہوا ہونا -

**pellucidly**, *adv.*: صاف شفاف طور پر ' سلجھے ہوے طرز سے -

**Pelmanism**, *n.*: پیلمنیت ؛ حافظے کی تربیت کا طریقہ جو بیسویں صدی میں ایجاد ہوا -

**Pelota**, *n.*: اهل بسکے کا ایک کھیل جو ٹینس سے ملتا جلتا ہے -

**Pelt**, *n.*: (۱) بکری یا بھیڑ کی کھال جس پر چھوٹے چھوٹے بال ہوں - (۲) بھیڑ کی کچی کھال ؛ بھیڑ وغیرہ کی کھال جس کی اون اتارلی گئی ہو؛ میشا -

**peltry**, *n.*: کچے چمڑے ؛ بال دار چمڑے -

**Pelt**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) (کسی پر) پتھر یا اور کچھ پھینک کر مارنا؛ ( سوالات' گالیوں وغیرہ کی ) بوچھاڑ کرنا - (۲) ( بارش کا ) زور سے برسنا ؛ متواتر فائر کرنا ؛ آگ برسانا - ( ۳ ) پتھر ' کیچڑ ' سوالات ' گالیوں کی بوچھاڑ -

*(at) full p.*: نہایت تیزی سے -

**Pelta**, *n.*(pl-*ae*): (۱) یونانیوں اور رومیوں کی ہلکی چھوٹی ڈھال- ( ۲ ) ( نباتیات ) ڈھال کی صورت کی ساخت ؛ سپر نما -

**peltate**, *a.*: سپر دار ؛ ڈھال دار -

**Pelvis**, *n.*: پیڑو -

**pelvic**, *a* پیڑو کے متعلق ؛ پیڑو کا -

**Pembroke**, *n.*: پیم بروک ( یہ ویلز میں ایک قصبہ ہے )-

*P. table*, *p.*: پیم بروکی میز (یہ ایک چارپایوں کی میز ہوتی ہے جس میں قبضے دار تختے لگے ہوتے ہیں جو باهر کی طرف پھیل سکتے ہیں اور دوسرے پایوں پر قائم ہو سکتے ہیں )-

**Pemmican**, *n.*: (۱) قیمہ بھری روٹی؛ شمالی امریکہ کے اصلی باشندوں کی ایک قسم کی روٹی جس میں خشک اور پسا ہوا گوشت اور پگھلی ہوئی چربی پڑتی ہے - ( ۲ ) گاے کا تلا ہوا اور کشمش ملا گوشت ' مسافروں کے توشہ کے لئے - (۳) ( مجازاً ) نہایت مختصر قول یا مضمون -

**Pemphigus**, *n.*: ( تشخیص ) آبلہ ؛ چھالا ؛ پھلکا ؛ پھکنا ؛ پھپولا -

**pemphigoid**, *a.* - آبلہ نما ؛ چھالے نما ؛ پھلکے نما ؛ پھپولے نما -

**pemphigous**, *a.*: - آبلہ دار؛ چھالے دار؛ پھلکے دار؛ پھپولے دار -

**Pen**, *n.*: باڑہ ؛ احاطہ ( مویشی ' مرغی ' بطخ وغیرہ کے لئے ) -

**Pen**, *v. t.*: (۱) گھیرنا ؛ چاروں طرف سے بند کرنا ؛ محصور کرنا ؛ مقید کرنا ؛ قید کرنا - (۲) (مویشی وغیرہ کو ) باڑے میں بند کرنا -

**Pen**, *n.* & *v. t.*: (۱) قلم ؛ کلک؛ خامہ؛ پرکا قلم؛ هولڈر - (۲) تصنیف و تالیف و تحریر - (۳) طرز تحریر ؛ طرز بیان ؛ طرز انشا - (۴) لکھنا یا تحریر کرنا - (۵) لکھنا ؛ تصنیف کرنا -

*fountain p.*: دیکھو Fountain -

*p. & ink*: (۱) قلم دوات ؛ لکھنے کا سامان - (۲) تحریر -

*p.-and-ink*: قلم کا ؛ قلم دوات سے لکھا ہوا یا کھینچا ہوا -

*p.-feather*: پر جس سے قلم بنایا جاتا تھا -

*p. - knife* : جیبی چاقو ؛ قلم تراش -
*penman* : (۱) خطاط - (۲) مصنف؛ اهل قلم -
*penmanship* (۱) خطاطی - (۲) خط؛ انداز تحریر - (۳) انشاپردازی ؛ تصنیف و تالیف - (۴) طرز بیان ؛ طرز انشا -
*p. -name*: تصنیفی نام ؛ تخلص ؛ وہ نام یا لقب جو کوئی شخص اپنی تصانیف میں اختیار کرے -
*penwiper* : قلم پونچھنے کی گدی وغیرہ -
**penful**, *n.* ایک قلم بھر کی روشنائی وغیرہ -
**Pen**, *n.*: مادہ راج ھنس -
**Penal**, *a.*: (۱) سزا کا ؛ سزا کے متعلق ؛ تعزیری (قانون وغیرہ) - (۲) قابل سزا ؛ مستلزم سزا (جرم) - (۳) جو سزا کے طور پر تجویز کیا جائے ؛ تعزیری - (۴) جہاں مجرم سزا کے لیے رکھے جائیں ؛ تعزیری -
*p. colony* : تعزیری بستی (جیسے کالا پانی) -
*p. laws* : قوانین تعزیری -
*p. servitude* : قید با مشقت -
**penally**, *adv.*: تعزیری طور پر ؛ تعزیری حیثیت سے -
**Penalize**, *v. t.*: (۱) (کسی فعل کو) تعزیری قرار دینا ؛ قابل سزا ٹھیرانا - (۲) ورزشی کھیل) (کھلاڑی یا مقابلہ کرنے والے کو) سزا دینا؛ پینالٹی عائد کرنا -
**Penalty**, *n.*: (۱) تعزیر؛ سزا (خصوصاً تاوان یا جرمانہ) - (۲) (ورزشی کھیل) پینالٹی؛ سزا (وہ سختی یا بندش جو کھلاڑی پر کسی بے قاعدگی وغیرہ کی وجہ سے عائد کی جائے) -
*the p. of* : خمیازہ (کسی صفت یا مرتبہ وغیرہ کے ہونے کا) -
**Penance**, *n. & v. t.*: (۱) (رومی اور یونانی کلیسا) کفارہ (ایک عمل جس میں توبہ، اعتراف گناہ، عقوبت نفس وغیرہ معافی کی کئی منزلیں ہیں) - (۲) عقوبت نفس جو کفارے کے طور پر کی جائے ؛ ریاضت تنبیہ ؛ پراشچت - (۳) کفارہ عائد کرنا ؛ عقوبت نفس تجویز کرنا -
*do p.*: کفارہ ادا کرنا ؛ کفارہ کے طور پر ریاضت کرنا؛ پراشچت کرنا -
**Penates**, *n.* pl.: (رومی علم الاصنام) گھریلو دیوتا -
**Pence** : دیکھو Penny -
*Penchant*, *n.*: رغبت ؛ رجحان ؛ میلان ؛ میلان خاطر -
**Pencil**, *n.*: (۱) (قدیم) برش ؛ موقلم ؛ نقاشی کا برش (اب بھی جز ترکیبی کے طور پر استعمال ہوتا ھے مثلاً *sable - p.*) - (۲) (مجازاً) نقاشی؛ مصوری؛ طرز نقاشی - (۳) پنسل؛ سرمے کا قلم - (۴) (مناظر و مرایا) پنسل ؛ اجتماع شعاع یا انعکاس شعاع (ایک نقطے پر) - (۵) (ھندسہ) وہ شکل جو اکثر خطوط مستقیم کے ایک نقطے پر ملنے سے بنتی ھے - (۶) پنسل نما ؛ وہ شے جو پنسل کی شکل کی ہو -
*p. -case*: پنسل دان -
**Pencil**, *v. t.*: (۱) نشان لگانا ؛ پنسل سے خط کھینچنا - (۲) پنسل سے لکھنا - (۳) (گھوڑے کا نام) شرط کی کتاب میں لکھنا - (۴) (خصوصاً) ھلکا سا نشان لگانا (رنگ وغیرہ کا) -
**penciller**, *n.*: (عامیانہ) گھڑ دوڑ کی محرر یعنی گھڑ دوڑ میں منتظم شرط کا محرر -
**pencilled**, *a.*: منقش ؛ مخطط ؛ پنسل سے کی ہوئی (نقاشی وغیرہ) -

**Pendant, - ent**, *n.*: (۱) گوشوارہ ؛ آویزہ (کان ، گلے وغیرہ میں)؛ لٹکن - (۲) (جہاز رانی) رسی چھلا ؛ ایک چھوٹی سی رسی جو مستول کے بالائی سرے سے وابستہ ہوتی ھے اور اس کے نچلے سرے میں ایک ناکہ ہوتا ھے جس میں ھک پروئے جاتے ھیں - (۲) مخروطی جھنڈا ؛ گاودم جھنڈا (جو جنگی جہاز کے مستول پر اڑتا رہتا ھے) - (۳) گھڑی کا حلقہ جس سے وہ لٹکائی جاتی ھے - (۴) (*broad p.*) ایک چھوٹا سا جھنڈا ابابیل کی دم کی شکل کا جو امتیاز کے لیے کمان افسر کے جہاز پر لہراتا ھے - (۴) (فرانسیسی تلفظ "پاں داں") مقابل ؛ ھمسر ؛ رفیق ؛ متوازی ؛ جوابی (تصویر جو دوسری تصویر کے جواب میں لگی ھو) ؛ تکملہ ؛ ضمیمہ -
**Pendent, - ant**, *a.*: (۱) آویزاں ؛ لٹکا ھوا ؛ معلق؛ ادھر - (۲) باھر کو نکلا ھوا؛ جھکا ھوا - (۳) غیر منفصلہ ؛ غیر فیصلہ شدہ؛ معلق ؛ زیر تجویز ؛ زیر غور ؛ زیر سماعت - (۴) (نحو) نا مکمل ، ناقص (ساخت کلمہ وغیرہ) -
**pendency**, *n.*: (۱) زیر تجویز ؛ زیر غور ھونا - (۲) جھکا ھوا ھونا -
*Pendentelite*, *adv.*: دوران مقدمہ میں ؛ بزمانہ تجویز ؛ زیر سماعت (مقدمہ) -
**Pendentive**, *n.*: (تعمیر) (۱) قطعہ قبہ ؛ قطعۂ گنبد - (۲) گنبد کا چوتھائی حصہ ؛ گنبد کے چار کروی مثلثوں میں سے ایک کروی مثلث ؛ گول تکون
**Pending**, *a. & prep.*: (۱) مرجوعہ ؛ زیر تجویز ؛ زیر غور ؛ زیر سماعت ؛ غیر منفصلہ ؛ معلق (مقدمہ وغیرہ) - (۲) دوران میں ؛ بہ دوران ؛ بزمانہ ؛ اثنا ؛ اثنا میں (مثلاً *p. these negotiations* اس گفت و شنید کے دوران میں یا اثنا میں) - (۳) تک (مثلاً *p. his return* اس کی واپسی تک) -
**Pendragon**, *n.*: قدیم برطانی یا ویلزی شہزادہ -
**Pendulate**, *v i.*: لہرانا ؛ جھولنا ؛ گھڑی کے لٹکن کی طرح ھلنا یا جھولنا ؛ (مجازاً) مذبذب ھونا ؛ ڈانواڈول ھونا ؛ پش و پنچ میں ھونا -
**Penduline**, *a.*: (۱) معلق ؛ لٹکتا ھوا (گھونسلا) - (۲) (پرندہ) لٹکتا ھوا گھونسلا بنانے والا -
**Pendulous**, *a.*: (۱) معلق ؛ آویزاں ؛ لٹکتا ھوا (خصوصاً گھونسلا پھول وغیرہ) - (۲) لہراتا ھوا ؛ جھولتا ھوا ؛ لرزاں؛ رقصاں - لٹکتے ھوئے طور سے وغیرہ -
**pendulously**, *adv.*:
**Pendulum**, *n.*: (۱) رقاصۂ (ساعت) ؛ لٹکن ؛ لنگر ؛ شاقول - (۲) (لفظاً و مجازاً) جنباں ؛ لرزاں ، رقصاں شے یا شخص -
*compensation p.*: دیکھو Compensation -
*p. cannon or stroke*: بلیرڈ کے کھیل میں ایک ضرب جس میں گیند ان دونوں گیندوں کو چھوتے ھی نکل جاتی ھے جو پاکٹ کے منہ پر پھنسی ھوئی ھیں -
*swing of the p.*: منتخب کنندوں کا سیاسی جماعتوں کے رد و بدل کرنے کا رجحان -
**Penelope**, *n.*: عصمت مآب ؛ عفت شعار ؛ پاکدامن بیوی (یولےسس کی بیوی کا نام) -
**Penetralia**, *n.* pl: گھر کا خاص کر کسی معبد کا سب سے اندرونی حصہ -
**Penetrate**, *v. t. & i.*: (۱) گھسنا ؛ گھس جانا ؛ داخل ھونا ؛

پیٹھنا - (۲) گزرنا ؛ آر پار جانا یا ہونا- (۳) ( شخص یا شے کو ) کسی رنگ میں رنگ دینا - (۴) تہہ کو پہنچنا ؛ کنہ کو پہنچنا ؛ تاڑ لینا ( کسی بات یا منصوبے وغیرہ کو ) -

**penetrable,** *a.*: گھسنے یا داخل ہونے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ تداخل پذیر ؛ نفوذ پذیر -

**penetrability,** *n.*: اثر پذیری ؛ گھسنے ' داخل ہونے یا نفوذ کی صلاحیت -

**penetration,** *n.*: داخل ہونا ؛ گھسنا ؛ نفوذ ہونا ؛ فہم کی رسائی ؛ تیز فہمی ؛ زیر کی ؛ فراست -

**penetrator,** *n.*: گھسنے والا ؛ داخل ہونے والا ؛ تہہ کو پہنچنے والا ؛ تاڑ جانے والا ؛ تیز فہم -

**penetrative,** *a.*: چبھنے والا ؛ گھسنے والا ؛ چھیدنے والا ؛ تیز ؛ تیز فہم ؛ ذکی -

**penetrating,** *part.*: چبھنے والا؛ گھسنے والا؛ چھیدنے والا؛ تیز؛ تیز فہم ؛ زود فہم ؛ زکی ؛ معاملہ فہم -

**penetratingly,** *adv.*: چھیدتے ہوئے وغیرہ ؛ چبھتے ہوئے ؛ تیزی سے وغیرہ ؛ معاملہ فہمی سے -

**penetratively,** *adv.*: چھیدتے ہوئے وغیرہ؛ چبھتے ہوئے؛ تیزی سے وغیرہ

**Penguin,** *n.*: پنگین ؛ ایک بحری پرندہ جو جنوبی علاقوں میں رہتا ہے ' اس کے بازو پنکھے دار ہوتے ہیں جن کی مدد سے پانی کے نیچے تیر سکتا ہے -

**Penial,** *a.*: ذکری ؛ آلۂ تناسل کے متعلق -

**Penicillate,** *a.*: ( تاریخ طبعی ) شعری؛ جعدی؛ جعد دار؛ مخطط ؛ دھاری دار ( پنسل ) -

**Peninsula,** *n.*: جزیرہ نما -

*the P.*: جزیرہ نمائے اسپین و پرتگال -

**Peninsular,** *a. & n.*: (۱) جزیرہ نما کا؛ جزیرہ نما کے متعلق - (۲) جزیرہ نمائے اسپین و پرتگال کے متعلق - (۳) جنگ جزیرہ نما کے متعلق ؛ اس جنگ کے متعلق جو جزیرہ نمائے اسپین و پرتگال میں انگریزوں اور فرانسیسیوں کے درمیان سنہ ۱۸۰۸ و سنہ ۱۸۱۴ ع کے درمیان ہوئی تھی - (۴) اہل جزیرہ نما -

*P. soldier*: وہ سپاہی جو جزیرہ نمائی جنگ(مابین سنہ ۱۸۰۸ ع و سنہ ۱۸۱۴ ع ) میں شریک تھا -

**Peninsulate,** *v. t.*: جزیرہ نما بنانا ؛ کسی قطعۂ خشکی کو جزیرہ نما کی شکل میں تبدیل کرنا -

**Penis,** *n.* (pl. *-nes*): عضو تناسل ؛ آلۂ تناسل -

**Penitent,** *a. & n.*: (۱) تائب ؛ نادم ؛ شرمسار - (۲) توبہ کرنے والا ؛ کسی پادری کے زیر ہدایت گناہوں کے کفارے کے لئے عقوبت نفس جھیلنے والا- (۳)(جمع)(کلیسائے رومی میں توبہ کنندگان کے ..... اراج-

**penitence,** *n.*: توبہ ؛ استغفار ؛ ندامت ؛ شرم ساری ؛ پچھتاوا ؛ پشیمانی -

**penitently,** *adv.*: ازراہ توبہ ؛ ازروئے استغفار ؛ پشیمانی سے -

**Penitential,** *a.*: ندامتی ؛ انفعالی -

*the p. psalms*: مزامیر استغفاری ؛ مناجات توبہ واستغفار ( مزا میر نمبر ۶ و ۲۲ و ۲۰ و ۵۱ و ۱۰۲ و ۱۳۰ و ۱۴۳ ) -

**penitentially,** *adv.*: ازراہ توبہ واستغفار -

**Penitentiary,** *n. & a.*: (۱) دفتر توبہ ( یا دائرہ عدالت میں وہ دفتر جہاں معاملات توبہ کا فیصلہ ہوتا ہے ) ؛ توبہ گاہ ؛ (تائب بیسواؤں کے لئے ) توبہ خانہ ؛ اصلاحی قید خانہ - (۲) متعلق بہ عقوبت نفس ؛ عقوبت نفس کا جھیلنے والا - (۳) مجرموں کی سزا و اصلاح کے متعلق -

*Grand P.*: افسر تائبین ؛ وہ افسر جو تائبین یا عقوبت نفس کے متعلق انتظام کرتا ہے -

**Pennant,** *n.*: (۱)(جہاز رانی) = pendant - (۲) = pennon -

**Penniform,** *a.*: ( تاریخ طبعی ) پرنما ؛ پرپیکر -

**penniferous,** *a.*: پردار -

**Penniless,** *a.*: مفلس ؛ قلاش ؛ نادار ؛ محتاج -

**Pennill,** *n.* (pl. -illion): ( عموماً جمع میں ) (۱) ایک قسم کی فی البدیہ نظم جو بربط پر گائی جائے - (۲) ایسی نظم کا بند -

**Pennon,** *n.*: پرچم ؛ نشان ؛ رایت ؛ لوا ؛ بیرق ؛ لمبا پتلا جھنڈا ؛ ( خصوصاً ) رسالوں کا فوجی نشان -

**pennoned,** *a.*: رایتی ؛ لوائی ؛ بیرقی ؛ جھنڈے دار -

**Penny,** *n.* (pl. *pence* except as below): پینی؛ انگلستان کا ایک سکہ جو شلنگ کے بارھویں حصے کے برابر ہے جمع میں دو سے لے کر گیارہ تک کے اعداد اور بیس کے عدد کے ساتھ متصل لکھا جاتا ہے اور بقیہ اعداد کے ساتھ الگ لکھا جاتا ہے ( مثلاً *eighteen pence, sixpence*)؛ ہندسی اعداد میں d. لکھا جاتا ہے مثلاً *6 d.* ' یہ d. دراصل Denarius کا مخفف ہے ؛ رقم جو ایک ایک پینی کے سکوں پر مشتمل ہو تو جمع pennies آتی ہے -

*a bad p.-worth*: خراب سودا ؛ نقصان کا سودا -

*a good p.-worth*: اچھا سودا ؛ نفع کا سودا -

*a p. for your thoughts*: میں کچھ نذر کرنے تیار ہوں اگر یہ معلوم ہوجائے کہ آپ کیا سوچ رہے ہیں ؟ ( یہ ایسے شخص سے کہا جاتا ہے جو اپنے خیالات میں مستغرق ہے ) -

*a p. plain and twopence coloured*: ارزاں نمود و نمائش پر طعن -

*a pretty p.*: معقول رقم ؛ رقم خطیر (نفع یا خرچ کے خیال سے) -

*fivepenny, tenpenny, &c. nails*: کیلوں کا پیمانہ ( پہلے کسی زمانے میں ان کی قیمت پانچ پینی اور دس پینی سیکڑہ تھی ) -

*in for a p., in for a pound*: جو کام ایک بار شروع کیا جائے اسے ختم کرکے چھوڑا جائے ؛ خواہ کچھ ہی ہو جائے -

*not a pennyworth*: ذرا بھی نہیں -

*p.-a-line*: سستے داموں کی (تصنیف) ؛ سطحی اور غیر سنجیدہ (تحریر)

*p.-a-liner*: سستا اور سطحی مصنف -

*p.-in-the-slot*: دیکھو slot -

*p. post*: پینی ڈاک ؛ ترسیل خطوط بہ معاوضہ یک پینی -

*pennyweight*: ایک پینی کا وزن ؛ ۲۴ رتی ؛ ۲۴ گرین ؛ ایک اونس کا بیسواں حصہ -

*penny wise*: وہ شخص جو چھوٹے چھوٹے اخراجات میں محتاط ہو -

*penny wise and pound foolish*: اشرفیوں کی لوٹ اور کوئلوں پر مہر -

*pennywort*: یہ ایک پودا ہے جس کے پتے گول اور مجوف ہوتے ہیں' یہ دیواروں کی درزوں اور چٹانوں کی شگافوں میں اگتا ہے-

*pennyworth, penn'orth* : (۱) ایک پینی کا - (۲) جس قدر ایک پینی میں خرید سکیں -

*Peter's p.* : دیکھو Peter -

*take care of the pence* : کفایت شعاری سے کام لو -

*turn an honest p.* : ادھر اُدھر کے کام سے کچھ کما لینا -

*wall pennywort* : دیواری پینی ورٹ -

**Pennyroyal, *n.*:** پودینے کی ایک قسم جو طبی خواص کے لئے بویا جاتا ھے -

**Penology, *n.*:** تعزیریات ؛ سزاؤں کا اور سزا گاھوں کے انتظام کا مطالعہ -

**penolgical, *a.*** : تعزیریاتی ؛ سزاؤں کے اور سزا گاھوں کے انتظام کے مطالعے کے متعلق -

**penologist, *n.*** : تعزیریات داں -

**Pensile, *a.*** : (۱) آویزاں ؛ معلق ؛ لٹکتا ھو ؛ ادھر - (۲) معلق گھونسلا بنانے والا (پرندہ) -

**Pension, *n.* & *v. t.*** : (۱) پنشن ؛ وظیفہ (ملازمین کی خدمت کا) - (۲) وظیفہ ؛ امداد (اھل علم یا دوسروں کو جو ملازم نہیں) - (۳) گریز اِن (Gray's Inn) کے ارکان کی مجلس مشاورت - (۴) (تلفظ = پانسیوں) دارالاقامہ ؛ اقامت خانہ ؛ بورڈنگ ھاؤس - (۵) پنشن یا وظیفہ دینا ؛ وظیفہ مقرر کرنا -

*live en pension*: دارالاقامہ میں رھنا ؛ بورڈنگ ھاؤس میں رھنا -

*old-age p.* : وظیفہ ضعیفی (مزدوروں اور غربا کے لئے بعد ایک خاص عمر کے) -

*p. off* : پنشن دیکر الگ کرنا ؛ پنشن دے کر خدمت سے سبکدوش کر دینا -

**pensionless** : بلا پنشن یا وظیفہ -

**Pensionable, *a.*** : قابل وظیفہ (ملازمت وغیرہ) -

**Pensionary, *a.* & *n.*:** (۱) وظیفہ خوار ؛ وظیفہ یاب ؛ پنشن خوار ؛ پنشن یاب - (۲) کرایے کا سپاھی ؛ بھاڑے کا ٹٹو ؛ (کسی کا) پٹھو - *Grand P.*: (تاریخ) ھالینڈ اور زی لینڈ (ھالستان اور زیستان) کا صدر اعظم سنہ ۱۶۱۹ سے ۱۷۹۴ ع تک -

**Pensioner, *n.*** : (۱) پنشن خوار ؛ وظیفہ یاب - (۲) کرایے کا سپاھی ؛ بھاڑے کا ٹٹو - (۳) (جامعہ کیمبرج) انڈر گریجویٹ جو اپنی خوراک کے دام آپ دیتا ھے یعنی وظیفہ خوار نہیں -

**Pensive, *a.*** : متفکر ؛ فکر مند ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ دل گیر ؛ اداس -

**pensively, *adv.*:** غم گینی سے -

**pensiveness, *n.*** : تفکر ؛ فکر مندی ؛ دل گیری ؛ اداسی -

**Penstock, *n.*** : (تالاب یا پانی کے خزانے وغیرہ کے) پانی کو روکنے یا منظم کرنے کا آلہ ؛ سلوس -

**Pent, *a.*** : محصور ؛ مسدود ؛ محبوس ؛ مقید -

**Penta-** : سابقہ بمعنی پانچ -

*pentachord* : پنج تارہ (ایک آلۂ موسیقی جس میں پانچ تار ھوتے ھیں) -

*pentadactyl* : پنج انگشت ؛ پنج انگشتی ؛ پنج انگلیا (وہ آدمی یا حیوان جس کے ھاتھ اور پیر پر پانچ پانچ انگلیاں یا پانچ پانچ انگوٹھے ھوں) -

*pentadactylic* : پنج انگشتی -

*pentadactylism* : پنج انگلیا پن -

*pentagynous* : پنج حتی ؛ پنج بنچوی -

*pentahedron* : پنج سطحی ؛ پنج رخی شکل -

*pentahedral*: (نباتیات) پنج سطحی ؛ پنج رخی -

*pentamerous* (also 5-*merous*): (۱) (نباتیات) (پودا) تنے وغیرہ کے گرد پتوں کے پانچ حلقے رکھنے والا - (۲) (حیاتیات) پانچ جوڑ رکھنے والا -

*pentandrous*: (نباتیات) پنج نری -

*pentapetalous* : پنج پنکھڑیا -

*pentapody* : پنج رکنی (نظم) -

*pentastich* : پنج بیتی -

*pentatomic* : پنج سالمی (جس میں پانچ سالمے ھوں) -

*pentatonic* : پنج سُری -

*pentavalent* : ھائیڈروجن کے پانچ سالمات کی اتصالی قوت رکھنے والا -

**Pentacle, *n.*** : جادو گری کا ایک نشان خصوصاً پنج کونی تارہ -

**Pentad, *n.*** : (۱) پانچ کا عدد ؛ پانچ کا ھندسہ ؛ پانچ کا گروہ - (۲) (کیمیا) وہ عنصر جو پانچ سالمات کی اتصالی قوت رکھتا ھو -

**Pentagon, *n.*** : مخمس ؛ پنج گوشہ ؛ پنج کونہ -

**pentagonal, *a.*** : مخمسی ؛ پنج کونی -

**Pentagram, *n.*** : پنج کونی تارہ (مخمس کے اضلاع کو اتنا بڑھائیں کہ وہ ایک دوسرے کا تقاطع کریں، اس تقاطع سے جو شکل پیدا ھوتی ھے وہ پنج کونی تارہ کہلاتی ھے یہ شکل کسی زمانے میں پر اسرار نشانی خیال کی جاتی تھی) -

**Pentameter, *n.*** : (۱) (یونانی اور لاطینی عروض کا) ایک خاص رکن - (۲) پانچ رکنی شعر -

**Pentane, *n.*** : پروئین کا ھائڈروکاربن (ایک بے رنگ رقیق شے جو پٹرول میں پائی جاتی ھے) -

**Pentateuch, *n.*** : عہد عتیق کی ابتدائی پانچ کتابیں ھیں جو از روئے روایت حضرت موسیٰ کی طرف منسوب ھیں -

**pentateuchal, *a.*** : ان پانچ کتابوں کا یا ان کے متعلق -

**Pentecost, *n.*** : (۱) یوم خمیس ؛ یہودیوں کا ایک فصلی تہوار ھے جو عید گزراں یا عید مالا گزاشتہ (Passover) کے یوم دوم کے پچاسویں دن ھوتا ھے (کتاب الثلاث باب ۲۳ آیات ۱۵، ۱۶) - (۲) (بعدہٗ) طور سینا پر دس احکام کے نزول کی سالگرہ - (۳) (قدیم) ساتواں اتوار بعد عید فصح -

**pentecostal, *a.*** : یوم الخمیس کا یا اس سے متعلق -

**Penthouse,** ( archaic ) **Pentice, *n.*:** (۱) سائباں ؛ اسارا ؛ پر - آمدہ ؛ چھجا (۲) پال ؛ نم گیرا ؛ شامیانہ -

**Pentonville, *n.*** : لندن کا قید خانہ جو اس اصول پر بنایا گیا تھا کہ ھر قیدی الگ حجرے میں رکھا جائے -

**Pentstemon, *n.*** : ایک خوش رنگ پھول والا باغاتی پودا -

**Penult(imate), *a.* & *n.*:** (۱) ماقبل آخر - (۲) ماقبل آخر بول -

**Penumbra, *n.*** : ؛ شعشعہ ؛ جزوی سایہ ؛ ظل مشوب ؛ نیم سایہ ؛ نیم ظلمت ؛ نیم ظلمات ؛ دھندلا سایہ ؛ خسوف و کسوف کے گرد دھندلا سایہ ؛ داغ شمسی کا بیرونی روشن تر حصہ -

**penumbral, *a.*** : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Penurious, *a.*** : (۱) مفلس ؛ قلاش ؛ نادار - (۲) کنجوس ؛ خسیس ؛ محتاج (غیر مجازاً) - (۲) کم ؛ تھوڑا ؛ قلیل ؛ غیر بار آور -

**penuriously, *adv.*** : مفلسانہ ؛ خسیسانہ طور سے ؛ بخل سے -

**penuriousness,** *n.* : تنگ دستی ؛ افلاس ؛ محتاجی ؛ کنجوسی ؛ خست ؛ قلت -

**Penury,** *n.* : تنگ دستی ؛ مفلسی ؛ محتاجی ؛ قلت -

**Peon,** *n.* : ( ۱ ) ( هندوستان میں ) مذکوری ؛ هر کارہ ؛ دستکی ؛ چپراسی - ( ۲ ) ( هسپانی امریکہ ) مزدور ( دن کا ) - ( ۳ ) ( مکسیکو ) غلام مقروض ؛ غلام مدیون -

**Peonage,** *n.* : چپراسی گری ؛ مذکوری گری ؛ خدمت هرکارہ -

**Peony,** *n.* : شقائق نعمان ( ایک پودا جس کے پھول گول هوتے هیں اور رنگ سفید یا سرخ ) -

**People,** *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) لوگ ؛ آدمی ؛ اشخاص ؛ افراد ؛ افراد قوم - ( ۲ ) قوم ؛ نسل - ( ۳ ) باشندے ؛ اهل ملک ؛ اهل قبیلہ - ( ۴ ) رعایا ؛ رعیت - ( ۵ ) مخلوق ؛ عامۃالناس ؛ عوام الناس ؛ خلقت ؛ خلق اللہ - ( ۶ ) حشم و خدم ؛ خدمت گار- ( ۷ ) عزیز و اقارب ؛ بھائی بند - ( ۸ ) ( سیاست ) ( مجموعی طور پر ) رائے دهندے ؛ جماعت رائے دهندگاں ؛ رائے دینے والے لوگ - ( ۹ ) بسانا ؛ آباد کرنا ؛ معمور کرنا ؛ بھرنا - ( ۱۰ ) (p.p.) آباد ؛ معمور ( مثلاً *a thickly peopled country* ) -

*P.'s Palace* : مشرقی لندن کا ادارہ ( اس میں مزدوروں کے واسطے کتب خانہ ؛ دارالتفریح اور تعلیمی جماعتیں هیں ) -

**Pep,** *n.* : ( امریکہ سوقیانہ ) توانائی ؛ تاب و تواں ؛ سکت ؛ مستعدی ؛ سر گرمی -

**Peperino,** *n* : نهمی چٹان ؛ هلکی ریتیلی مسام دار ( عموماً بھوری ) آتشی چٹان -

**Pepper,** *n.* : کالی مرچ ؛ سیاہ مرچ ؛ فلفل ؛ ( مجازاً ) چرچرا ؛ چرچری چیز ؛ تیز -

*Black P.* : فلفل سیاہ ؛ کالی مرچ ( پودا ) -

*black p.* : کالی مرچ -

*Cayenne p.* : دیکھو Cayenne

*p.-&-salt* : ایک قسم کا کپڑا جو سیاہ اور هلکے رنگ کی اون کو ملا کر بنا جاتا هے -

*p.-castor, -er* : مرچ دانی ؛ مرچ پاش -

*peppercorn* : ( ۱ ) دانۂ سیاہ مرچ جو بطور کرایہ دیا جاتا تھا ( یورپ میں جس زمانے میں سیاہ مرچ نہایت گراں تھی تو مکان وغیرہ کے کرایہ میں سیاہ مرچ کے دانے ادا کئے جاتے تھے ) - ( ۲ ) ( مجازاً بطور صفت ) برائے نام یا نہایت کم -

*pepper corn rent* : برائے نام کرایہ ' نہایت کم کرایہ -

*p. -box* : ( ۱ ) مرچ دانی ' جس کے ڈھکنے میں چھڑکنے کے لئے سوراخ هوتے هیں - ( ۲ ) ( حقارتاً ) چھوٹا مینار ؛ ایٹن کے ملقب خمسہ کا بے قاعدہ دمامہ ؛ دمامہ بے قاعدہ ؛ بے قاعدہ پشتہ-

*peppermint* : ( ۱ ) پودینے کی ایک قسم ؛ پودینۂ فلفلی ؛ نعنع فلفلی - ( ۲ ) روغن پودینۂ فلفلی - ( ۳ ) لوز نعنع ؛ قرص نعنع ؛ پیپر منٹ -

*p. -pot* : ( ۱ ) مرچ دانی - ( ۲ ) ( ویسٹ انڈیز میں ) گوشت کا سالن جس میں سرخ مرچیں شامل هوں- ( ۳ ) اهل جمیکا کا عرف-

*white p.* : فلفل سفید ؛ سفید مرچ ( یہ نبات فلفل سیاہ کے پختہ تخم هوتے هیں جن پر سے کم و بیش چھلکا اترا هوا هوتا هے ) -

**Pepper,** *v. t.* : ( ۱ ) مرچیں چھڑکنا ' مرچیں ڈالنا - ( ۲ ) گولیوں ' پتھروں وغیرہ کی بوچھاڑ کرنا ( لغوی و مجازی ) - ( ۳ ) سخت سزا دینا ؛ پیٹنا -

**Peppery,** *a* : ( ۱ ) مرچ کا ؛ فلفلی ؛ مرچ سا ؛ مرچ بھرا - ( ۲ ) ( مجازاً تقریر یا تحریر ) چبھتی هوئی ؛ شوخ ؛ دلدوز ؛ ( مجازاً شخص وغیرہ ) چڑچڑا ؛ گرم مزاج ؛ آتش مزاج ؛ تیز مزاج ؛ تند خو ؛ تیز -

**Pepsin,** *n.* : پیپسن [ یہ ایک ( *ferment* ) خمیرہ هے جو معدی ترشے میں پیدا هوتا هے جس سے غذا کے ابتدائی عنصر مطبوخات بن جاتے هیں ] ؛ جوهر هاضم -

**Peptic,** *n* & *a.* : ( ۱ ) هاضم - ( ۲ ) ( بطور اسم کے ' جمع ) ( مزاحاً ) آلات هاضمہ ؛ اعضائے هاضمہ -

*p. glands* : غدود هاضمہ (غدود جو معدی ترشہ پیدا کرتے هیں)-

**Peptone,** *n.* : پپٹون ؛ ایک قسم کے البومنی مادے ( غذا کے نائٹروجنی اجزا پر پیپسن کے عمل سے یہ مادہ تیار هوتا هے ) -

**peptonize,** *v. t.* : ( پروٹینی اجزا کو ) پپٹون بنانا -

**Per,** *prep* : (۱) فی ؛ وار (مثلاً ماهوار)؛- آنہ (مثلاً ماهانہ)؛ هر- (۲) بذریعہ ؛ بواسطہ ؛ بوسیلہ (جیسے *p. bearer, p. post*) - (۳) حسب (جیسے *p. invoice*) -

*as p. usual* : ( مزاحاً ) حسب معمول -

*a shilling p. man* : ایک شلنگ فی کس ؛ ایک شلنگ فی شخص ( ایک ایک شلنگ ) -

*5 p. cent* : پانچ فی صدی ؛ پانچ فی صد ( پانچ روپیہ سیکڑہ ) -

*p. annum* : فی سال ؛ سالانہ -

*p. contra* : بر خلاف ؛ بر عکس -

*p. diem* : روزانہ ؛ هر روز -

*p. mensem* : ماهوار ؛ ماہ بہ ماہ ؛ ماهانہ -

*p. mille* : فی هزار -

*p. procurationem*, (abbrr. *per pro(c), p. p.*) : وکالتاً ؛ غیر اصالتاً ؛ بذریعہ مختار -

*p. saltum* : فوراً ؛ ایک هی جھپٹے میں ؛ ایک هی سانس میں-

*p. se* : بذاتہ ؛ فی نفسہ ؛ فی ذاتہ -

**Per-** : سابقہ بمعنی (۱) میں سے ؛ پورا (جیسے *perforate, pervade*) - ( ۲ ) بہت ؛ بالکل ( جیسے *perturb* ) - ( ۳ ) خرابی ' هلاکت تک ( جیسے *pervert, perdition* ) - ( ۴ ) ( کیمیا ) ترکیب میں بعض عناصر کی انتہا کو ظاهر کرتا هے در عنصری ناموں میں ( جیسے *perchloride, peroxide* وغیرہ ) ؛ اُن صفات میں جن کے آخر *ic* آتا هے ( جیسے *perchloric* وغیرہ ) -

**Peradventure,** *adv.* & *n.* : ( قدیم ) (۱) شاید ؛ اتفاقاً - (۲) شک ؛ قیاس ؛ ظن -

*beyond, without, (all) p.* : بلا شبہ ؛ یقیناً -

*if, lest, p.* : اگر اتفاقاً -

**Perai, -raya,** *n.* : امریکہ کی جھیلوں کی هو کا زدہ مچھلی -

**Perambulate,** *v. t.* : (۱) چلنا ؛ سیر کرنا ؛ گشت کرنا - (۲) چل پھر کر دیکھنا ؛ معائنہ کرنا ؛ سیاحت کرنا - (۳) ( کسی مقام وغیرہ کے ) گرد پھر کر حدود قائم کرنا -

**perambulation,** *n.* : (۱) سیر ؛ سیاحت ؛ گشت - (۲) پیدل دورہ - (۳) کسی مقام یا علاقے کا معائنہ ؛ پیمائش - (۴) قیام حدود کے لئے کسی مقام کے گرد چکر لگانا -

**perambulatory,** *a.* : سیاحتی ' گشتی وغیرہ -

**Perambulator,** *n.* : بچوں کی ھاتھ گاڑی -

**Percale,** *n.* : ایک قسم کا باریک سوتی کپڑا ؛ پرکال -

**Perceive,** *v. t.* : (۱) معلوم کرنا ؛ محسوس کرنا ؛ سمجھنا ؛ بوجھنا - (۲) (حواس خمسہ سے) محسوس کرنا خصوصاً دیکھنا -

**Percentage,** *n.* : (۱) فیصد ؛ فیصدی - (۲) (غیر صحیح طور پر) تناسب (جیسے *only a small percentage of books are worth reading*) -

**Percept,** *n.* : (فلسفہ) شے مدرکہ ؛ مدرکہ (بہ خلاف عمل ادراک) -

**Perceptible,** *a.* : قابل ادراک ؛ لائق احساس ؛ قابل فہم -

**perceptibility,** *n.* : قابلیت ادراک یا احساس وغیرہ -

**perceptibly,** *adv.* : محسوس طور پر ؛ قابل ادراک طور پر -

**Perception,** *n.* : (۱) ادراک ؛ احساس ؛ شعور ؛ تمیز ؛ دریافت ؛ علم ؛ حس ؛ سمجھ ؛ تصور ؛ دیکھنا ؛ خیال ؛ قیاس ؛ گمان ؛ تمیز طبعی - (۲) (فلسفہ) ادراک ؛ احساس ؛ وہ عمل جس کے ذریعے دماغ اپنے احساسات کو اشیائے خارجہ کی طرف من حیث العلت رجوع کرتا ھے ؛ عمل ادراک ؛ عمل احساس - (۳) (قانون) تحصیل ؛ حصول ؛ وصولیت (وصولیت کرایہ وغیرہ) -

**perceptional, perceptive,** *aa.* : ادراکی ؛ احساسی ؛ شعوری ؛ تمیزی ؛ حسی ؛ تصوری ؛ خیالی ؛ قیاسی -

**perceptively,** *adv.* : ادراکاً ؛ احساساً ؛ شعوراً ؛ قیاساً ؛ ازروے ادراک ؛ ازراہ احساس -

**perceptiveness, perceptivity,** *nn.* : ادراک ؛ ادراکیت ؛ احساسیت ؛ احساس ؛ شعوریت ؛ شعور ؛ قیاسیت ؛ قیاس -

**Perch,** *n.* : ایک قسم کی یورپی مچھلی جو میٹھے پانی میں رھتی ھے -

**Perch,** *n.* : افقی ڈنڈا جو پرندوں کے بیٹھنے کے لئے نصب کیا جاتا ھے ؛ چکس ؛ چھتری (پرندوں کے بیٹھنے کی کوئی شے جس پر پرندہ بیٹھے یا اترے) - (۲) (مجازاً) کوئی بلند یا محفوظ مقام - (۳) چوپہیا گاڑی کا بیچ کا ڈنڈا - (۴) زمین کی پیمائش کا پیمانہ = ساڑھے پانچ گز (square p. = $30\frac{1}{4}$ مربع گز) -

*bird takes its p.* : پرندہ نیچے اتر تا ھے ؛ ڈرتا ھے ؛ پر جوڑ تا ھے -

*hop the perch* : مرنا ؛ مرجانا -

*knock (person) off his perch* : (کسی کو) ڈرپرا دینا ؛ شکست دینا ؛ پامال کردینا -

**Perch,** *v. i. & t.* : (۱) (پرندے کا کسی شاخ وغیرہ پر) اترنا ؛ (شخص وغیرہ کا) قائم ھونا ؛ قیام پذیر ھونا ؛ (کسی شے پر) بیٹھنا ؛ ٹھیرا ھونا ؛ آرام کرنا - (۲) کسی بلند مقام پر رکھنا یا قائم کرنا (جیسے *town perched on a hill*) -

**Perchance,** *adv.* : (قدیم) شاید ؛ اتفاقاً ؛ قضارا -

*Percheron,* *n.* : پرشی راس ؛ پرشی گھوڑا ؛ تیز اور توانا گھوڑا (پرشی ضلع فرانس کا) -

**Percipient,** *a. & n.* : حساس ؛ مدرک ؛ حساس شخص ؛ مدرک شخص ؛ خصوصاً (قلبی خبر رسانی میں) ماورائے احساس دیکھنے یا سمجھنے والا -

**percipience,** *n.* : حساسیت ؛ مدرکیت ؛ ادراک ؛ شعور -

**Percolate,** *v. i. & t.* : (۱) چونا ؛ ٹپکنا ؛ رسنا ؛ چھننا ؛ چھن چھن کر نیچے گرنا - (۲) (مجازاً) راز فاش ھونا - (۳) ٹپکانا ؛ چھاننا ؛ نچوڑنا ؛ کپڑ چھان کرنا -

**percolation,** *n.* : ٹپکاؤ ؛ رساؤ ؛ نچوڑ -

**percolotor,** *n.* : (۱) نتھارنے والا ؛ ٹپکانے والا وغیرہ - (۲) چھلنی ؛ چھاننی -

**Percuss,** *v. t.* : (طب) تشخیص کے لئے انگلیوں سے یا آلات سے ٹھوک کر یا بجا کر دیکھنا ؛ آھستہ آھستہ انگلیاں مار کر دیکھنا -

**Percussion,** *n.* : (۱) تصادم ؛ ٹکر ؛ صدمہ ؛ مار ؛ چوٹ ؛ ضرب - (۲) (طب) ٹھپکائی - (۳) آلہ موسیقی کو انگلیوں سے بجانا -

*p. cap* : تصادم ٹوپی ؛ کلاہ تصادم ؛ اسلحہ آتشین کی ٹوپی جس میں بارود بھری ھوتی ھے اور چٹکی کے زور سے مشتعل ھو جاتی ھے -

**percussive,** *a* : (۱) ٹھوکنے بجانے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ تصادم پذیر ؛ صدمہ پذیر ؛ تصادمی ؛ تصادم پیدا کرنے والا یا اس سے پیدا ھونے والا - (۲) ضرب ؛ تصادم وغیرہ کا یا اس سے متعلق -

**Percutaneous,** *a.* : جلد کے ذریعے سے کیا ھوا یا بنا ھوا ؛ جلدی -

**Perdition,** *n.* : ستیاناس ؛ کامل تباھی یا فنا ؛ عذاب ابدی ؛ عذاب جھنم -

**Perdu,-due,** *a.* : (فوجی) (۱) (ھراول) دشمن کی گھات میں - (۲) گھات میں بیٹھا ھوا ؛ کمین میں ؛ پوشیدہ (خصوصاً lie p.) -

**Perdurable,** *a.* : مستقل ؛ دائمی ؛ ابدی ؛ ھمیشہ رھنے والا ؛ پائدار ؛ دیر پا ؛ استمراری -

**perdurability,** ابدیت ؛ دوام ؛ استقلال ؛ پائداری -

**perdurably,** *adv.* : ابداً ؛ دائماً ؛ دائمی طور سے -

*Pere,* *n.* : باپ (باپ بیٹے کے نام میں امتیاز کرنے کے لئے باپ کے نام کے آخر میں لگادیا جاتا ھے جیسے Jones p.) -

**Peregrinate,** *v. i.* : (مزاحاً) سیر و سیاحت کرنا -

**peregrination,** *n.* : سیر و سیاحت ؛ سفر -

**peregrinator,** *n.* : سیاح ؛ مسافر ؛ سیلانی -

**Peregrin (e),** *a. & n.* : (۱) (قدیم) غیر ؛ غیر ملکی ؛ بدیشی ؛ بیرونی - (۲) = p. falcon -

*p. falcon* : ایک قسم کا مشہور شکاری باز -

**Peremptory,** *a.* : (قانون) (۱) قطعی ؛ ناطق ؛ واجب التعمیل - (۲) (حکم یا بیان) نا قابل انکار یا توقف ؛ قطعی ؛ لازمی - (۳) ضدی ؛ خود رائے ؛ ادعائی ؛ استبدادی ؛ تحکمانہ ؛ مستبدانہ -

*p. mandamus* : حکمنامہ واجب التعمیل -

*p. writ* : حکمنامہ مہری (اس کی رو سے مدعا علیہ کا حاضر ھونا لابدی ھے) -

**peremptorily,** *adv.* : تحکمانہ ؛ مستبدانہ ؛ جابرانہ طور سے ؛ قطعاً ؛ ناطقاً ؛ لازمی طور پر -

**peremptoriness,** *n.* : قطعیت ؛ ناطقیت ؛ جبر ؛ استبدادیت -

**Perennial,** *a. & n.* : (۱) سرجیون ؛ سال بھر بہنے والا (چشمہ) - (۲) دوامی ؛ مدامی ؛ استمراری - (۳) کئی سال تک بہار دینے والا (پودا) -

**perenniality,** *n.* : سدا روانی ؛ سدا بہاری ؛ استمرار ؛ دوام -

**pernenially,** *adv.* : دائماً ؛ دواماً -

**Perfect,** *a. & n.* : (۱) مکمل ؛ کامل ؛ تام - (۲) بے عیب ؛ بے نقص - (۳) پختہ ؛ پکا ؛ پورا ؛ ماھر (فرائض وغیرہ میں) - (۴) بالکل

صحیح ؛ ٹھیک ؛ درست ؛ کامل ؛ پورا ( جیسے *p. square* ) - (۵) بالکل ؛ قطعی ( جیسے *p. stranger* ) - (۶) ( موسیقی ) مکمل - (۷) ( نباتیات ) چاروں حلقے مکمل رکھنے والا ( پودا ) -

*p. chord* : = common chord

*p. concord* or *consonance* : توافق تام -

*p. interval* : فاصلۂ تام ؛ پورا فاصلہ -

**perfectly**, *adv.* : تمام و کمال ؛ سرتا پا ؛ بہ ہمہ وجوہ ؛ کامل طور پر ؛ پورے طور پر ؛ ٹھیک -

**perfectness**, *n.* : کاملیت ؛ مکملیت ؛ مکمل پن ؛ پختگی -

**Perfect**, *v. t.* : (۱) مکمل کرنا ؛ پورا کرنا ؛ تکمیل کرنا - (۲) ترقی دینا ؛ اصلاح کرنا -

**perfectible**, *a.* : تکمیل پذیر ؛ کامل یا مکمل ہونے کی صلاحیت رکھنے والا -

**perfectibility**, *n.* : تکمیل پذیری -

**Perfection**, *n.* : (۱) تکمیل ؛ اتمام - (۲) کمال ؛ کاملیت - (۳) بے عیب ہونا - (۴) کامل شخص یا شے - (۵) ( کسی خوبی وغیرہ کا ) اعلیٰ یا انتہا درجہ کا ہونا ؛ بہترین یا کامل نمونہ ؛ انتہائی - (۶) ( جمع ) اعلیٰ درجہ کی خوبی ، لیاقت ، ہنر وغیرہ -

**Perfectionist**, *n.* : مدعی کمال ؛ معتقد کمال ؛ وہ شخص جس کا یہ عقیدہ یا ادعا ہے کہ مذہبی اور اخلاقی کمال کا حصول ممکن ہے ؛ ونائیڈ کریک ( *Oneida Creek* ) ( واقع نیو یارک ) کا ایک فرقہ جو اس عقیدے کا قائل ہے -

**perfectionism**, *n.* : ادعائے کمال ؛ عقیدۂ حصول کمال -

**Perfervid**, *a.* : سر گرم ؛ پرجوش ؛ پرولولہ -

**Perfidy**, *n.* : غداری ؛ بے وفائی ؛ نمک حرامی ؛ خیانت ؛ دھوکا دہی -

**perfidious**, *a.* : غدار ؛ دھوکہ باز ؛ دغا باز ؛ بے وفا ؛ نمک حرام ؛ بے ایمان -

**perfidiously**, *adv.* : خیانتاً ؛ غداری سے ؛ بے وفائی سے ؛ بے ایمانی سے -

**perfidiousness**, *n.* : غداری ؛ بے ایمانی ؛ دغا بازی ؛ بے وفائی ؛ نمک حرامی -

**Perfoliate**, *a.* : سفتہ ؛ بندھا ہوا ؛ پرو یا ہوا ؛ ٹہنی کو گھیرے ہوئے -

**Perforate**, *v. t. & i.* : (۱) باریک سوراخوں کی قطار بنانا ؛ چھیدنا ؛ بیندھنا - (۲) گزارنا ؛ مشبک کرنا - (۳) گھسنا ؛ چھدنا ؛ بندھنا -

**perforation**, *n.* : (۱) چھدائی ؛ بندھائی ؛ برمائی - (۲) سوراخ ؛ چھید -

**perforator**, *n.* : سوراخ کرنے والا ؛ سوراخ کرنے یا چھیدنے کا اوزار -

**perforative**, *a.* : سوراخ وغیرہ کرنے کی صلاحیت رکھنے والا -

**Perforce**, *adv. & n.* : (۱) جبراً ؛ زبردستی سے ؛ مجبوراً ؛ چار و ناچار ؛ ضرورتاً - (۲) ( شاذ ) ضرورت ؛ جبر ( خصوصاً *of, by, p.* ) -

**Perform**, *v. t. & i.* : (۱) پورا کرنا ؛ بجا لانا - (۲) تعمیل کرنا ؛ انجام دینا ؛ انجام کو پہنچانا ؛ تکمیل کرنا - (۳) (ڈراما) کوئی کھیل کھیلنا ؛ پارٹ کرنا ؛ ( موسیقی ) گانا - (۴) تماشا دکھانا ؛ ( سدھے ہوئے جانوروں کا ) کرتب دکھانا -

**performing**, *a.* : کرنے والا ؛ بجا لانے والا ؛ ( خصوصاً سدھا ہوا جانور ) کرتب دکھانے والا -

**performable**, *a.* : تعمیل پذیر ؛ تکمیل پذیر ؛ قابل عمل -

**performer**, *n.* : تعمیل کرنے والا ، بجا لانے والا ؛ پورا کرنے والا ؛ انجام کو پہنچانے والا ؛ ( خصوصاً ) ایکٹر ؛ نقال ؛ گویا ؛ گانے بجانے والا ؛ کرتب دکھانے والا -

**Performance**, *n.* : (۱) تعمیل ؛ تکمیل ؛ بجا آوری ؛ انجام دہی - (۲) کام ؛ کرتب ؛ ہنر - (۳) ناٹک میں پارٹ کرنا ؛ گانا بجانا - (۴) (تھیٹر) عام تفریح کا کھیل ، تماشا وغیرہ (جیسے *there are two performances a day*) -

**Perfume**, *n.* : (۱) مہک ؛ بخور - (۲) خوشبو ؛ نگہت - (۳) عطر -

**perfumeless**, *a.* : بے مہک ؛ بے خوشبو -

**Perfume**, *v. t.* : بسانا ؛ مہکانا ؛ خوشبو دار کرنا ؛ معطر کرنا -

**perfumed**, *a.* : معطر ؛ بسا ہوا -

**Perfumer**, *n.* : عطار ؛ عطر ساز ؛ عطر فروش ؛ گندھی -

**perfumery**, *n.* : (۱) عطریات ؛ خوشبوئیں - (۲) عطر فروشی - (۳) عطر کشی ؛ عطرسازی - (۴) عطر سال ؛ عطر کھینچنے کا کارخانہ -

**Perfunctory**, *a.* : معطلی ؛ رسمی ؛ رواجی ؛ برائے نام ؛ سرسری ؛ مشینی صفت -

**perfunctorily**, *adv.* : رسمی طور پر ؛ سرسری طور پر ؛ برائے نام -

**perfunctoriness**, *n.* : غفلت ؛ بے توجہی ؛ بے دلی -

**Perfuse**, *v. t.* : انڈیلنا ؛ چھڑکنا ؛ ( پانی وغیرہ سے ) تر کرنا ؛ چھینٹا دینا ؛ چھینٹے دینے ؛ بھر پور کرنا ؛ معمور کرنا -

**perfusion**, *n.* : پانی بہانا یا چھڑکنا ، چھینٹا ( خصوصاً بپتسمے میں پانی چھڑکنا ) -

**perfusive**, *a.* : چھڑکاؤ کا ؛ چھڑکنے والا وغیرہ -

**Pergameneous**, *a.* : چرمی کاغذ کا ؛ چرمی کاغذ سا -

**Pergola**, *n.* : منڈوا ؛ کنج ( جو درختوں اور بیلوں کے سائے سے بن جاتا ہے ) -

**Pergunnah**, **-gana**, *n.* : پرگنہ -

**Perhaps**, *adv.* : شاید ؛ ممکن ہے -

**Peri**, *n.* : پری ؛ خوبصورت حسین شخص -

**Peri-** : ( رابطہ ) ( جزء ترکیبی بمعنی ) گول ؛ غلاف ؛ محیط ؛ حول -

*perianth* : پھول غلاف -

*pericardium* : غلاف قلب ( یہ ایک غشائی کیسہ ہے جو دل کے گرد محیط ہے ) -

*pericardiac*, *-cardial* : حول قلبی ؛ محیط قلب کے متعلق -

*pericarp* : بیج دان ؛ بیج دانی -

*perichondrium* : حول غضروف ( یہ ایک جھلی ہے جو کرکری یا چپنی ہڈی کے گرد محیط ہوتی ہے ) -

*periclinal* : ( ارضیات ) جو مرکزی نقطے سے ہرطرف ڈھلواں ہو -

*perigynous* : وہ (زردبر یا حامل زر) جو بقچۂ گل یا بیضہ دان کے گرد محیط ہوتا ہے ؛ حول بقچی ؛ حول مادی -

*periosteum* : غلاف استخوان ؛ غشائے استخوانی ؛ وہ جھلی جو ہڈیوں کے گرد محیط ہے -

*periosteal* : متعلق بہ غشائے استخوانی -

*periostitis* : غلاف استخواں کی سوزش -

*peripteral* : ( معمار ) ستون محیطی ؛ جس کے گرد

ستون محیط ہوں -

*periscope* : بالا بین ( ج ) ؛ ایک آلہ جس کے ذریعے " آب درز نشین " یا " خندق نشین " لوگ گرد و پیش اور بالائے آب یا بالائے خندق کی چیزیں دیکھ سکتے ہیں -

*periscopic* : ( وہ آلہ ) جس سے اطراف چشم کی چیزیں صاف دکھائی دیتی ہیں -

*perisperm* : غلاف تخم ؛ جنینی کیسے کے گرد توشۂ تخم کی مقدار ؛ حول جنین -

*peristome* : ( نباتیات ) حول منفس ؛ حول فم -

*perityphlitis* : ( حیوانیات ) اعور کے اطراف کے کسی حصہ کا ورم ( مثلاً التہاب زائدہ appendicitis ) -

**Periapt**, *n.* : تعویذ ؛ گنڈا -

**Periclase**, *n.* : پیری کلی ( ایک دھات جس میں میگنیشیا اور لوہے کا اول آکسائیڈ ( *protoxide* ) ملا ہوتا ہے ؛ یہ عام طور پر کوہ وسواس کے علاقوں میں پائی جاتی ہے ) -

**Pericope**, *n.* : ( ۱ ) پارہ ؛ جز ؛ پیرا گراف - ( ۲ ) بائبل کا کوئی حصہ جو عبادت کے موقع پر پڑھا جاتا ہے -

**Pericranium**, *n.* : ( ۱ ) غلاف جمجمہ ؛ غشائے جمجمہ ( یہ ایک جھلی ہے جو کاسۂ سر کے گرد محیط ہوتی ہے ) - ( ۲ ) ( مزاحاً ) کھوپڑی ؛ دماغ ؛ عقل و ذہن -

**Peridot**, *n.* : یشب سبز ( یہ نام جوہریوں کا رکھا ہوا ہے ) -

**Perigee**, *n.* : کسی سیارے کا ( خصوصاً چاند کا ) وہ نقطہ جو زمین سے قریب ترین ہو -

**perigean**, *a.* : اس نقطے سے متعلق -

**Perihelion**, *n.* : کسی سیارے کے مدار کا وہ نقطہ جو آفتاب سے قریب ترین ہو -

**Peril**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) خوف ؛ خطر ؛ خطرہ ؛ جوکھوں - ( ۲ ) خطرے میں ڈالنا ؛ جوکھوں میں ڈالنا -

*keep off at your p.* : اگر تم نہیں کرتے تو تم ذمہ دار ہو ( یعنی اگر اس کا نتیجہ برا ہوا تو تم بھگتو گے ) -

*you do it at your peril* : اگر آپ ایسا کرتے ہیں تو اپنی ذمہ داری پر کریں ؛ اگر کچھ ہوا تو تم جانو -

**perilous**, *a.* : پر خطر ؛ خطر ناک -

**perilously**, *adv.* : پر خطر طور پر ؛ خطر ناک طور سے -

**perilousness**, *n.* : خطر ناکی ؛ خطرہ ؛ خوف ؛ جوکھوں -

**Perimeter**, *n.* : ( ۱ ) محیط ؛ گھیرا - ( ۲ ) محیط پیما ؛ گھیر ناپ ؛ گھیرا ناپنے کا آلہ -

**Perineum**, *n.* : مقعد اور انثیین کا درمیانی مقام ؛ سیون -

**perineal**, *a.* : سیون کے متعلق -

**Period**, *n.* : ( ۱ ) مدت ؛ دور ؛ زمانہ ؛ وقت - ( ۲ ) ( ہیئت ) دور - ( ۳ ) زمانہ کا کوئی حصہ مثلاً صدی ؛ جگ ؛ سنہ ؛ سال - ( ۴ ) ( نحو ) فقرہ ؛ جملہ ( خصوصاً مرکب جملہ ) - ( ۵ ) وقفۂ کامل ؛ ختمہ - ( ۶ ) ( جمع ) ایام ماہواری - ( ۷ ) ( جمع ) فصیح و بلیغ زبان -

*put a p. to* : ختم کردینا -

*the period* : زمانۂ موجودہ ؛ آج کل ( جیسے *the costume of the period* ) -

**Periodic**, *a.* : ( ۱ ) دوری ؛ زمانی - ( ۲ ) میعادی -

*p. motion* : میعادی حرکت ؛ دوری حرکت -

**periodicity**, *n.* : دوری ہونا ؛ دوریت -

**Periodical**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) دوری ؛ زمانی - ( ۲ ) موقت الشیوع ( رسالہ وغیرہ ) ؛ رسالہ ؛ مجلہ -

**periodically**, *adv.* : میعادی طور پر -

**Peripatetic**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) مشائی ؛ مذہب ارسطاطالیس کا یا مذہب ارسطاطالیس سے تعلق رکھنے والا ؛ ارسطاطالیسی ( یہ نام اس لیے پڑ گیا کہ ارسطو کا دستور تھا کہ وہ اپنے مدرسہ میں ٹہل ٹہل کر پڑھاتا تھا اور چونکہ یہ لفظ جس یونانی لفظ سے ماخوذ ہے اس کے معنی چلنے کے ہیں ) - ( ۲ ) ارسطو کا پیرو یا مقلد - ( ۳ ) اپنے کاروبار کے لئے سفر کرنے والا ؛ سفری تاجر ؛ ( مزاحاً ) پھیری والا -

**peripatetically**, *adv.* : ارسطاطالیسی طرز سے -

**peripateticism**, *n.* : ( ۱ ) مشائین کا فلسفہ - ( ۲ ) ( مزاحاً ) مشی ؛ چلنے یا ٹہلنے کی عادت -

**Peripeteia,-tia**, *n.* : یکایک تبدیلی ؛ فوری تبدیلی ( قسمت حالات یا ڈراما میں ) -

**Periphery**, *n.* : گھیرا ؛ گھیر ؛ محیط ؛ دائرہ ؛ بیرونی حد یا سطح -

**peripheral**, *a.* : دائرہ کا ؛ محیط کے متعلق ؛ محیطی ؛ دائروی ؛ گول ؛ محیط میں واقع -

**peripherally**, *adv.* : محیطانہ ؛ دائرانہ ؛ محیطی طور پر ؛ دائروی طور پر ؛ دائراتی انداز سے -

**Periphrasis**, *n.* ( pl.-*ases* ) : ( ۱ ) پھیر پھار کا طرز گفتگو ؛ پھیر پھار کی بات چیت ؛ لفاظی آمیز طرز کلام - ( ۲ ) اڑن گھائیاں -

**periphrastic**, *a.* : پھیر پھار کی گفتگو کا ؛ پیچیدہ طرز کلام کا

**periphrastically**, *adv.* : پیچیدہ گوئی سے ؛ پھیر پھار سے -

**Perique**, *n.* : پریک ؛ اعلیٰ درجے کا تمباکو جو " لوسیانہ " ( Louisiana ) میں ہوتا ہے -

**Perish**, *v. i.* & *t.* : ( ۱ ) فنا ہونا ؛ برباد ہونا ؛ ضائع ہونا ؛ نیست و نابود ہونا ؛ تلف ہونا ؛ مارا جانا ؛ ہلاک ہونا - ( ۲ ) ( سردی وغیرہ کا ) ناکارہ کردینا یا تکلیف دینا ( جیسے *we were perished with cold* ) -

**perishingly**, *adv.* : فنا کارانہ ؛ فنا کارانہ اندازسے ؛ فناکاری سے -

**Perishable**, *a.* & *n.* : فنا پذیر ؛ زوال پذیر ؛ خراب ہوجانے والا ؛ سریع الزوال ؛ ( جمع میں ) سڑجانے والی چیزیں ( کھانے پینے کی ) -

**perishableness**, *n.* : فنا پذیری ؛ زوال پذیری -

**Perispome, perispomenon**, *a.* & *n.* : ( یونانی لفظ ) آخری بول پر اعراب رکھنے والا -

**Peristalith**, *n.* : ( آثار قدیمہ ) مدفن کے گرد کھڑے پتھروں کا حلقہ -

**Peristalsis**, *n.* : ( عضویات ) پیچیدہ حرکت ؛ پیچ دار حرکت ؛ امعائی حرکت ؛ آنتوں کی حرکت ؛ خود رو اعصابی حرکت -

**peristaltic**, *a.* : امعائی حرکت کا ؛ امعائی حرکت کے متعلق ؛ پیچ ۲ حرکت کے متعلق ؛ پیچیدہ حرکت کی بابت -

**peristaltically**, *adv.* : امعائی حرکت کے طور پر ؛ آنتوں کی حرکت کی طرح ؛ اعصابی حرکت کے مانند -

**Peristeronic**, *a.* : کبوتروں کا یا اُن کے متعلق ؛ حمامی -

**Peristyle**, *n.* : ( ۱ ) حلقۂ ستون یا ستونی حلقہ ( کسی مندر وغیرہ کے گرد ) - ( ۲ ) ستونوں سے محصور مقام -

**Peritoneum,-naeum**, *n.* : ( تشریح ) پری تون ؛ غشائے معلی ؛

دوهری مصلی جهلی ؛ مادالجنبی جهلی ؛ دوهری رقیق جهلی (جرت معدہ کے گرد) -

**peritoneal**, *a.*: فشائے مصلی کے متعلق ؛ پیرو کے پردے کے متعلق ؛ پرے ٹونی -

**peritonitis**, *n.*: سوزش غشائے مصلی؛ غشائے مصلی کی سوزش ؛ مادالجنبی جهلی کی سوزش ؛ پری ٹونا ٹیش -

**Periwig**, *n.*: وگ ؛ بالوں کی خاص قسم کی مصنوعی ٹوپی (گنج چهپانے کے لئے نیز ججوں وغیرہ کی وردی) -

**periwigged**, *a.*: بالوں کی مصنوعی ٹوپی والا یا وگ پوش -

**Periwinkle** *n.*: " پیری ونکل " (ایک سدا بہار جهاڑی جس میں هلکے نیلگوں پهول لگتے هیں) -

**Periwinkle**, *n.*: ایک قسم کا گهونگها (جو اکثر کهانے میں آتا هے) -

**Perjure**, *v. refl.*, *P. oneself*: جهوٹی قسم کهانا ؛ جهوٹی سوگند کهانا ؛ جهوٹا حلف اٹهانا ؛ دروغ حلفی کرنا -

**perjured**, *p.p.*: جس نے جهوٹا حلف اٹهایا هو -

**perjurer**, *n.*: دروغ حلفی کرنے والا ؛ جهوٹی قسم کهانے والا -

**Perjury**, *n.*: دروغ حلفی ؛ دروغ بیانی ؛ خلاف بیانی ؛ جهوٹی قسم ؛ جهوٹا حلف -

**perjurious**, *a.*: (۱) خلاف بیانی کرنے والا ؛ جهوٹی قسم کهانے والا - (۲) دروغ گوئی کا ؛ دروغ گویانہ -

**perjuriously**, *adv.*: دروغ گوئی سے -

**Perk**, *v. i. & t. & a.*: (۱) اکڑنا؛ اینٹهنا؛ اینٹهکر یا اکڑ کر چلنا ؛ تفاخر سے سر اٹهانا یا سر ابهارنا ؛ سینہ نکالنا - (۲) Perky = -

*p. up*: (۱) perk = - (۲) شگفتگی یا زندہ دلی حاصل کرنا (بیماری یا افسردگی کے بعد)

**Perky**, *a.*: (شاذ) (۱) خود پسند ؛ شوخ ؛ گستاخ - (۲) مسرور ؛ شادان ؛ مگن -

**perkily**, *adv.*: شوخ چشمانہ ؛ گستاخانہ طور سے -

**perkiness**, *n.*: خود ادعائی ؛ خود نمائی ؛ شوخ چشمی ؛ بیباکی ؛ ڈهٹائی -

**Perlite**, *n.*: لاوی یا چٹکنی یا کڑکنی چٹان -

**Permanent**, *n.*: (۱) مستقل ؛ پائیدار ؛ دیرپا ؛ پکا - (۲) دائم ؛ قائم ؛ باقی ؛ دوامی ؛ مدامی ؛ استمراری ؛ مستحکم -

*p. way*: ریل کی پکی سڑک -

**permanence**, *n.*: پائیداری ؛ استقلال ؛ استمرار ؛ استحکام ؛ دوام ؛ قیام -

**permanency**, *n.*: (۱) استقلال ؛ استحکام؛ دوام - (۲) مستقل خدمت ؛ عهدہ یا شخص -

**permanently**, *adv.*: دائماً ؛ مستقل طور پر وغیرہ -

**Permeate**, *v. t. & i.*: سرایت کرنا ؛ ساری هونا ؛ بسنا؛ رچنا؛ داخل هونا؛ نفوذ کرنا ؛ گهسنا؛ بیٹهنا ؛ جذب هونا یا کرنا ؛ رگ و پے میں پیوست هونا یا سرایت کرنا ؛ چها جانا -

**permeability**, *n.*: سرایت پذیری ؛ نفوذ پذیری -

**permeable**, *a.*: سرایت پذیر ؛ نفوذ پذیر ؛ قابل نفوذ ؛ پولا ؛ مسام دار؛ جذب کرنے والا -

**permeance**, **permeation**, *nn.*: سرایت ؛ نفوذ ؛ جذب ؛ جاذبیت -

**permeant**, *a.*: سرایت کرنے والا ؛ نفوذ کرنے والا -

**Permian**, *a.*: (ارضیات) قدیم ترین سلسلۂ طبقات الارض کے بالا ترین حصے کے متعلق ؛ جس میں زیادہ تر سرخ ریتیلے پتهر اور میگنیشیائی کلسی پتهر هوتے هیں -

**Permissible**, *a.*: جائز؛ روا؛ مباح ؛ مناسب ؛ درست ؛ بجا -

**permissibly** *adv.*: روا طور پر؛ جائز طور پر ؛ بجا طور پر -

**Permission**, *n.*: (۱) اجازت ؛ اذن ؛ پروانگی ؛ رضامندی ؛ منظوری - (۲) اجازت نامہ -

**Permissive**, *a.*: اجازتی ؛ جوازی ؛ روا رکهنے والا ؛ جائز رکهنے والا ؛ غیر مزاحم ؛ غیر مانع -

*p. legislation*: وہ قانون جو کسی فعل کی رخصت دیتا هو مگر اس کے ارتکاب پر مجبور نہ کرتا هو -

**permissively**, *adv.*: از راہ جواز

**permissiveness**, *n.*: جواز ؛ اباحت -

**Permit**, *v. t & i.*: اجازت دینا ؛ اذن دینا؛ موقع دینا ؛ پروانگی دینا ؛ مانع نہ هونا

*weather permitting*: اگر موسم موافق یا مساعد هوا -

**Permit**, *n.*: (۱) اجازت نامہ ؛ پروانہ ؛ پروانۂ راهداری ؛ رونہ (خصوصاً قابل محصول اشیاء کو خشکی پر اتارنے یا قابل محصول چیزوں کو لے جانے کا) ؛ اجازت نامہ - (۲) اجازت ؛ رخصت -

**Permutation**, *n.*: (۱) (ریاضی) ترتیب - (۲) (شاذ) تبدیلی -

**Permute**, *v.t*: ترتیب میں تبدیلی کرنا ؛ ترتیب بدلنا -

**Pern**, *n.*: زنبور خور (یہ ایک پرندہ هے جو شهد کی مکهیوں اور بهڑوں کے بچوں کو کها جاتا هے) -

**Pernicious**, *a.*: برباد کن ؛ تباہ کن ؛ مهلک ؛ تباہ کار ؛ مضر ؛ مضرت رساں؛ ایذا رساں ؛ زیاں کار-

**perniciously**, *adv.*: زیاں کارانہ ؛ مضرت رساں طور پر ؛ مهلک طور سے -

**perniciousness**, *n.*: تباہ کاری ؛ زیاں کاری ؛ مضرت ؛ مضرت رسانی -

**Pernickety**, *a.*: (روز مرہ) (۱) بے حد محتاط ؛ نازک مزاج ؛ نازک دماغ ؛ نازک مذاق - (۲) نازک ؛ مشکل سے قابو میں آنے والا (کام)

**Pernoctation**, *n.*: شب گزاری ؛ شب بیداری ؛ رت جگا (کلیسا) ؛ شب زندہ داری ؛ شب بیداری ؛ شبینہ -

**Perorate**, *v.i.*: (۱) تقریر ختم کرنا یا آخر میں اس کا خلاصہ بیان کرنا - (۲) طول طویل تقریر کرنا -

**peroration**, *n.*: خلاصۂ تقریر ؛ خاتمۂ تقریر ؛ تقریر کا وہ فصیح حصہ جو آخر میں هوتا هے -

**Perpend**, *v. t.*: (قدیم) غور کرنا ؛ خوض کرنا ؛ غور و خوض کرنا ؛ غور و فکر کرنا ؛ سوچنا ؛ بچارنا ؛ غور و تامل کرنا -

**Perpendicular**, *a. & n.*: (۱) عمودی ؛ قائم ؛ سیدها ؛ ڈهلواں ؛ (مزاحاً) کهڑا ؛ ایستادہ - (۲) (هندسہ) عمود ؛ عمودی خط - (۳) ساقول ؛ سہاول ؛ دیوار کی کجی ناپنے کا آلہ - (۴) (عامیانہ) وہ دعوت جس میں مہمان کهڑے رهتے هیں ؛ کهڑی دعوت - (۵) (جمع) عمودین ؛ دو عمودی خط ؛ خطوط عمودی (یہ دو مفروضہ خطوط هیں جو جهاز کے خاکہ بنانے اور اس کا طول متعین کرنے میں استعمال هوتے هیں) -

*line is out of (the) p.* : خط عموداً سیدھا نہیں ھے -

*p. style* : عمودی طرز عمارت ( یعنی خالص انگریزی گاتھی طرز کی عمارت جس کی کھڑکیوں وغیرہ پر عمودی خطوط کا کام ہوتا ھے ) -

*the p.* : عمودی خط یا سمت -

**perpendicularity**, *n.* : عمودیت ؛ سیدھا پن -

**perpendicularly**, *adv.* : عموداً -

**Perpetrate**, *v. t.* : ارتکاب کرنا ؛ مرتکب ہونا ؛ مبادرت کرنا ؛ جسارت کرنا ؛ ارتکاب (جرم) کرنا -

**perpetration**, *n.* : ارتکاب ؛ ارتکاب جرم یا خطا -

**perpetrator**, *n.* : ارتکاب کرنے والا ؛ مرتکب -

**Perpetual**, *a.* : دائم ؛ دوامی ؛ استمراری ؛ جاودانی ؛ متواتر ؛ بار بار -

*p. motion* : دائمی حرکت ؛ استمراری حرکت ( یعنی مشین کی حرکت جو ایک بار شروع کر دی جائے تو کبھی نہ تھمے ) -

**perpetually**, *adv.* : دائماً ؛ دواماً ؛ علی الدوام ؛ ہمیشہ ؛ سدا -

**Perpetuate**, *v. t.* : دائمی کرنا یا بنانا ؛ دوام بخشنا ؛ زندۂ جاوید کرنا -

**perpetuance, perpetuation**, *nn.* : دوام ؛ استمرار ؛ دیرپائی ؛ بقائے دوام ؛ ثبات -

**perpetuator**, *n.* : دوام بخشنے والا ؛ زندۂ جاوید کرنے والا ؛ گمنامی سے بچانے والا ؛ بقائے دوام بخشنے والا ؛ قائم رکھنے والا ؛ برقرار رکھنے والا -

**Perpetuity**, *n.* : (۱) دوام ؛ دائمی ؛ ہمیشگی - (۲) ملک استمراری ؛ دائمی تبضہ - (۳) دوامی سالانہ عطیہ -

*in p., for p., to p.* : دائماً ؛ ہمیشہ کے لئے ؛ تا دوام -

**Perplex**, *v. t.* : (۱) اُلجھانا ؛ حیران کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ حیرت میں ڈالنا ؛ زچ کرنا - (۲) اُلجھانا ؛ اُلجھاؤ میں ڈالنا ( معاملات کو ) - (۳) دشواری میں ڈالنا ؛ اُلجھن میں ڈالنا ؛ تشویش ، شبہ یا پریشانی میں ڈالنا -

**perplexed** : (۱) حیران ؛ پریشان ؛ مشوش - (۲) (اشیا) پیچیدہ ؛ مشکل ؛ دشوار -

**perplexedly**, *adv.* : پیچیدہ طور پر ؛ پریشان طور پر ؛ متحیرانہ ؛ حیرت سے -

**perplexingly**, *adv.* : متحیرانہ ؛ مشوشانہ طور پر ؛ حیران کن طریقے سے ؛ پیچیدہ طور پر -

**Perplexity**, *n.* : تحیر ؛ حیرت ؛ حیرانی ؛ پریشانی ؛ پیچیدگی ؛ اُلجھن ؛ اُلجھاؤ ؛ دقت ؛ تشویش ؛ اضطراب ؛ مخمصہ ؛ جنجال -

**Perquisite**, *n.* : (۱) بالائی آمدنی ؛ دستوری ؛ بالائی یافت ؛ فتوح ؛ فتوحات ( یعنی وہ آمدنی جو نوکر علاوہ اپنی معمولی تنخواہ یا اُجرت کے کسی دوسرے ذریعہ سے کمائے ) - (۲) زمیندار کی وہ آمدنی جو معمولی محاصل کے علاوہ ہو - (۳) انعام ( جس کا ملازم برخاست کے وقت مستحق ہوتا ھے ) - (۴) وہ شے جو استعمال کے بعد نوکروں کو دے دی جاتی ھے جیسے اُترن وغیرہ جو نوکر کا حق ھے -

**Perron**, *n.* : چبوترہ ؛ شہ نشین خصوصاً کلیسا کے سامنے کا جس میں سیڑھیاں ہوتی ہیں -

**Perry**, *n.* : ناشپاتی کی شراب -

**Perse**, *a. & n.* : (۱) ( قدیم ) نیلگوں بھورا - (۲) نیلا خاکستری رنگ -

**Persecute**, *v. t.* : ایذا دینا ؛ اذیت پہنچانا ؛ تعدی کرنا ؛ ظلم کرنا ؛ جور کرنا ؛ جبر کرنا ؛ ستانا ؛ عقوبت پہنچانا ؛ ( سوال کر کر کے ) تھکا دینا -

**persecution**, *n.* : جبر ؛ ایذا رسانی ؛ اذیت رسانی ؛ عقوبت ؛ تعذیب ( خصوصاً جو خاص رائے یا مذہبی عقائد کی بنا پر ہو ) -

**persecutor**, *n.* : عقوبت رساں ؛ جفا شعار ؛ جابر ؛ ظالم ؛ خصوصاً وہ شخص جو ذاتی رائے یا عقاید کی بنا پر ظلم کرتا ھے ) -

**Perseverance**, *n.* : (۱) ثابت قدمی ؛ استقلال ؛ عزم بالجزم - (۲) (دینیات) دائمی سعادت ( عیسائیوں کے ایک فرقے کا یہ عقیدہ ھے کہ جو لوگ حیات ابدی کے لیے انتخاب کئے گئے ہیں وہ دائمی سعادت میں رہیں گے اور اُن سے کبھی لغزش نہ ہو گی ) -

**perseverant**, *a.* : ( شاذ ) ثابت قدم ؛ مستقل مزاج -

**Persevere**, *v. i.* : لگا رہنا ( کسی کام میں ) ؛ ثابت قدم رہنا ؛ استقلال رکھنا ؛ عزم و ارادہ پر قائم رہنا ؛ مستقل رہنا ؛ جما رہنا ؛ جد و جہد جاری رکھنا -

**perseveringly**, *adv.* : با استقلال ؛ مستقل مزاجی سے ؛ ثابت قدمی سے

**Persian**, *a. & n.* : (۱) فارسی ، پارسی ؛ عجمی ؛ ایرانی ؛ ایران کی ؛ ایران کے متعلق - (۲) باشندۂ فارس یا ایران ؛ ساکن عجم ؛ اہل ایران - (۳) فارسی زبان -

*Persian carpet* : ایرانی قالین -

*Persian cat* : ایرانی بلی ( اس کے بال لمبے اور ملائم ہوتے ہیں اور دم موٹی ہوتی ھے ) -

**Persiennes**, *n.* pl. : ( جمع میں ) جھلملیاں ( کھڑکی کی ) -

**Persiflage**, *n.* : مذاق ؛ مزاح ؛ دل لگی ؛ ظرافت ؛ بذلہ سنجی -

**Persimmon**, *n.* : پرسی من ؛ امریکی کھجور ( ایک قسم کی کھجور جس کے پھل پیلے ہوتے ہیں ، جب ان پر پالا پڑتا ھے تو یہ پک کر ملائم اور میٹھے ہو جاتے ہیں ) -

**Persist**, *v. i.* : جما رہنا ؛ ثابت قدم رہنا ؛ قائم رہنا (کسی رائے یا طریق عمل پر مضبوطی سے ) -

**persistence, persistency**, *nn.* : ثابت قدمی ؛ استقلال ؛ اصرار ؛ ضد ؛ ہٹ -

**persistent**, *a.* : (۱) ثابت قدم ، مستقل مزاج ؛ (اپنی رائے یا طریق عمل پر ) مصر ؛ قائم ؛ جما رہنے والا - (۲) ( نباتیات ، حیوانیات ) مستقل ؛ قائم ( بال ، پتے وغیرہ جو اس مدت کے بعد بھی رہیں جبکہ دوسرے حالات میں ان کے گر جانے کا زمانہ ہوتا ھے ) - (۳) متواتر ؛ پے در پے -

**persistently**, *adv.* : ثابت قدمانہ ؛ مستقل مزاجانہ ؛ استقلال سے -

**Person**, *n.* : (۱) آدمی ؛ انسان ؛ شخص - (۲) فرد ؛ متنفس - (۳) جسم ؛ بدن ؛ اندام ؛ جثہ ؛ ظاہری شکل و شباہت - (۴) ( قانون ) انسان ؛ جماعت ( جو خاص حقوق و فرائض رکھتی ھے اور مثل ایک شخص واحد کے خیال کی جاتی ھے ) - (۵) ذات جیسے - *found a friend in ( the p. of ) her landlady* - (۶) ڈرامے کا کردار (یا شخص) - (۷) ( صرف ) ضمیر شخصی -

compound animal (۸) ( حیوانیات ) (جانداروں کی آبادی کا) فرد -(۹) (عیسائی دینیات) الوہیت جو تین اشخاص یعنی باپ بیٹا اور روح القدس پر مشتمل ھے -

*first person* : (صرف) متکلم -

*in (her own) p.* : اصالتاً ؛ بذات خود -

*second person* : (صرف) مخاطب -

*third person* : ( صرف ) غائب -

*who is this p.?* : (تحقیراً) یہ کون ھے ؟ -

**Persona**, *n.* : شخص -

*in propria p.* : اصالتاً ؛ بذات خود؛ خود؛ بنفسہ -

*p. grata* : مقبول ؛ محبوب ؛ پسندیدہ شخص -

**Personable**, *a.* : وجیہ ؛ خوبصورت ؛ خوش اندام ؛ شکیل -

**Personage**, *n.*: (۱) معزز شخص ؛ عزت دار آدمی؛ ممتاز شخص ؛ ذی رتبہ آدمی - (۲) شخص ؛ انسان ؛ آدمی - (۳) (ڈراما وغیرہ کا) کردار -

**Personal**, *a.* : (۱) ذاتی ؛ شخصی ؛ نج کا - (۲) ذاتیات پر حملہ کرنے والا -(۳) (قانون) منقولہ؛ ذاتی؛ شخصی ( جائداد یا ملک )- (۴)(صرف) شخصی (جیسے p. pronoun) (۵) ظاہری ؛ جسمانی -

*p. effects* : ذاتی اشیا یعنی وہ چیزیں جو کسی کے ذاتی استعمال میں آتی ھوں جیسے کپڑے وغیرہ -

*p. pronouns* : ( صرف ) ضمائر شخصی -

*p. property, p. estate*: ذاتی ملکیت؛ شخصی جائداد (بجز ارضی و اشیائے متعلقہ اراضی جو وارثوں کو پہنچتی ھوں ) -

*p. remarks* : طعن ؛ ایسی بات جس سے کسی ذات کی نسبت اہانت نکلے -

*suit his p. convenience* : اس کی ذاتی آسائش کے ساتھ موافقت کرنے کے لئے -

*this is p. to himself* : یہ اس کے ساتھ مخصوص ھے -

**Personality**, *n.* : (۱) شخصیت ؛ فردیت - (۲) شخصی خصوصیت - (۳) ( شاذ ) شخصی جائداد ؛ ذاتی جائداد - (۴) ( عموماً جمع ) طعن و طنز(جس میں ذاتی توھین کا پہلو ھو)- (۵)شخص؛ معزز شخص

**Personalize**, *v. t.* : جسمانا ؛ جسمانی صورت دینا ؛ صورت مجاز میں پیش کرنا ؛ تجسیم و تشکیل دینا -

**personalization**, *n.* : تجسیم ؛ جسمانی صورت دینا -

**Personally**, *adv.*: (۱) بذات خود ؛ اصالتاً- (۲) ذاتی طور پر ( جیسے *p. I see no objection* ) -

**Personalty**, *n.* : حقیت شخصی ؛ حقیت ذاتی ؛ ذاتی یا شخصی جائداد ؛ ذاتی ملک -

**Personate**, *a.* : ( نباتیات ) نقاب پوش -

**Personate**, *v. t.*: (۱) ڈرامے کے کسی شخص کا پارٹ انجام دینا - (۲) تلبیس کرنا ( یعنی فریب دھی کے لئے دوسرے کی شخصیت ظاھر کرنا ) ؛ دوسرے کے بھیس میں آنا -

**personation**, *n.* : (۱) بہروپ ؛ بھیس - (۲) تلبیس -

**personator**, *n.*: ڈرامے کے کسی شخص کا پارٹ کھیلنے والا ؛ بہروپ بدلنے والا ؛ تلبیس کرنے والا -

**Personification**, *n.* : (۱) تجسم ؛ تمثل - (۲) پتلا ؛ مجسم ( جیسے p. of modesty ' مجسم حیا ' حیا کا پتلا ) -

**Personify**, *v. t.* : تمثلانا ؛ کسی غیر مادی وصف کو جسمانی اوصاف دینا ؛ مجسم قرار دینا ؛ صورت مجاز میں پیش کرنا -

**Personnel**, *n.* : اشخاص ؛ عملہ ( کسی ادارے یا دفتر وغیرہ کا ) -

**Perspective**, *n. & a.* : (۱) تناظر- (۲) ظاھری نسبت ؛ ظاھری تناسب؛ اشیائے مرئی میں جائے وقوع اور فاصلے کا ظاھری تناسب - (۳) ( مجازاً ) تناسب باطنی ؛ تناسب قلبی - (۴) تناظری - تناظری ؛

*in p.* : فی التناظر ؛ فی تناظر ؛ حسب تناظر ؛ حسب قواعد تناظر -

*linear p.* : خطی تناظر؛ تناظر خطی؛ تناظر مستقیم -

**perspectively**, *adv.*: تناظراً ؛ ازراہ تناظر ؛ حسب قواعد تناظر -

**Perspicacious**, *a.* : زیرک ؛ ذکی ؛ ذھین ' صاحب بصیرت ؛ صاحب ذکا ؛ تیز فہم ؛ صاحب فراست -

**perspicaciously**, *adv.* : فراستاً ؛ تیز نظری سے ؛ ژرف نگاھی سے -

**perspicacity**, *n.* : فراست ؛ زیرکی ؛ ذکاوت ؛ ذھانت ؛ تیز فہمی ؛ عقل کی رسائی ؛ ژرف نگاھی

**Perspicuous**, *a.* : (۱) جو آسانی سے سمجھ میں آسکے ؛ غیر مبہم؛ واضح؛ صاف ؛ صریح ( تحریر وغیرہ )- (۲) صاف ؛ کھرا ؛ غیر مبہم ( اشخاص ' اپنے بیان وغیرہ میں ) -

**perspicuity**, *n.* : صفائی ؛ وضاحت ( تحریر ' بیان وغیرہ کی )

**perspicuousness**, *n.* : زیرکی ؛ ذکاوت ؛ تیز فہمی -

**perspicuously**, *adv.* : صراحتاً ؛ وضاحتاً ؛ صاف طور سے ؛ واضح طور پر -

**Perspirable**, *a.* : (۱) عرق بن کر نکلنے والا ؛ پسینہ ھو کر خارج ھونے کے لایق - (۲) پسینہ ھو کر ھوا میں اڑ جانے والا - (۳) پسینے کا یا اس سے متعلق -

**Perspiration**, *n.* : عرق ؛ پسینہ -

**perspiratory**, *a.* : (۱) عرق آور ؛ پسینہ آور ؛ پسینہ خیز - (۲) پسینے کا ؛ پسینے سے متعلق یا اس نوعیت کا -

**Perspire**, *v. i. & t.* : پسینہ آنا ؛ پسینہ لانا ؛ پسینہ نکالنا ؛ عرق آلود ھونا یا کرنا -

**Persuade**, *v. t.*: (۱) راغب کرنا ؛ مائل کرنا ؛ ترغیب دینا؛ تشویق دینا - (۲) آمادہ کرنا - (۳) باور کرانا ؛ قائل کرنا ' معقول کرنا ؛ دل نشیں کرنا ؛ ذھن نشیں کرانا ؛ خاطر نشیں کرنا -

**persuadable, persuasible** *aa.* : ترغیب پذیر ؛ تشویق پذیر ؛ جس کو راغب کرسکیں یا جو مائل ھو سکے -

**persuasibility**, *n.* : ترغیبی قوت ؛ ترغیب دلانے کی قوت -

**Persuader**, *n.* (۱) راغب کرنے والا ؛ ترغیب دینے والا ؛ مائل کرنے والا ؛ لبھا لینے والا شخص - (۲) ( جمع ' عامیانہ ) مہمیز ؛ ایڑ - *clap in the pp.* : گھوڑے کو مہمیز لگانی ؛ ایڑ لگانی -

**Persuasion**, *n.* : (۱) ترغیب ؛ تحریص ؛ تحریک ؛ تشویق - (۲) دل نشینی؛ خاطر نشینی- (۳) یقین؛ قیاس غالب؛ گمان غالب (مثلاً *it is my private p. that he is mad*) - (۴)(مذھبی)فرقہ؛ گروہ ؛ جماعت ؛ ( مزاحاً ) قسم ؛ نسل ؛ قوم ( جیسے *a man of Jewish p.*) - (۵) ( مذھبی ) اعتقاد ؛ عقیدہ ( جیسے *he is of the Roman Catholic p.*) -

**Persuasive**, *a. & n.* : محرک؛ ترغیب دینے یا مائل کرنے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ دل میں گھر کرنے

کرنے والا -

**persuasively**, *adv.*: از راہ ترغیب ؛ از راہ تشویق -

**persuasiveness**, *n.*: تشویقی یا ترغیبی صلاحیت ؛ تاثیر ؛ خاطر نشینی ؛ دل نشینی -

**Pert**, *a.*: شوخ ؛ گستاخ ؛ دریدہ دهن ؛ منہ پھٹ ؛ زباں دراز ؛ کلہ دراز ؛ شوخ چشم ؛ ڈھیٹ ؛ دیدہ دلیر -

**pertly**, *adv.*: شوخی سے ؛ شوخ چشمی سے ؛ گستاخی سے -

**pertness**, *n.*: شوخی؛ شوخ چشمی ؛ ڈھٹائی وغیرہ -

**Pertain**, *v. i.*: متعلق هونا ؛ علاقہ رکھنا ؛ تعلق رکھنا ؛ وابستہ هونا ؛ سروکار رکھنا ؛ موزوں هونا ؛ نسبت رکھنا ؛ رشتہ رکھنا -

**Pertinacious**, *a.*: ضدی ؛ خود سر ؛ خود راے ؛ سرکش ؛ سرتاب ؛ مستقل مزاج ؛ ثابت قدم -

**pertinaciously**, *adv.*: ضدی پن سے ؛ خود رائی سے ؛ خود سری سے ؛ ثابت قدمی کی راہ سے -

**pertinaciousness, pertinacity**, *nn.*: ضد ؛ هٹ ؛ ضدی پن؛ هٹیلا پن ؛ سر کشی ؛ ثابت قدمی؛ استقلال -

**Pertinent**, *a. & n.*: (۱) مناسب - (۲) مدلل؛ معقول- (۳) متعلق (بہ امر زیر بحث) - (۴) (جمع) لوازم ؛ متعلقات -

**pertinence, pertinency**, *nn.*: موزونیت؛ مناسبت؛ برجستگی-

**pertinently**, *adv.*: حسب موقع؛ بر محل ؛ موزوں ؛ باموقع -

**Perturb**, *v. t.*: (۱) بے ترتیب کرنا یا گڈ مڈ دینا ؛ درهم برهم کرنا (۲) پریشان کرنا ؛ گھبرا دینا ؛ بے چین کرنا ؛ بے قرار کرنا ؛ مضطر کرنا ؛ مضطرب کرنا ؛ حواس باختہ کرنا -

**perturbation**, *n.*: گڑ بڑ ؛ ابتری؛ بے ترتیبی؛ درهمی برهمی؛ انتشار ؛ افراتفری ؛ پریشانی ؛ بے قراری ؛ اضطراب ؛ خلل اندازی؛ دست اندازی ؛ اقلاق ؛ قلق -

**perturbative**, *a.*: خلل انداز؛ دست انداز؛ پریشان کن ؛ گڑ بڑ کرنے والا ؛ قلق افزا --

**Peruke**, *n.*: ویگ (بالوں کی ٹوپی) -

**Peruse**, *v. t.*: (۱) مطالعہ کرنا ؛ پڑھنا ؛ غور سے پڑھنا ؛ نظر امعان سے دیکھنا ؛ تفصیل سے ایک ایک چیز دیکھنا - (۲) (مجازاً) (کسی شخص کے چہرے مہرے کا) نہایت غور و تامل کے ساتھ معائنہ کرنا -

**perusal**, *n.*: مطالعہ ؛ معائنہ ؛ ملاحظہ -

**Peruvian**, *a.*: پیرو کا ؛ پیرو کے متعلق ؛ پیرو (جنوبی امریکہ) کا باشندہ ؛ پیروی -

*P. bark*: سنکونا کی چھال -

**Pervade**, *v. t.*: سرایت کرنا ؛ رچنا ؛ گھسنا ؛ پیٹھنا ؛ رگ و پے میں سرایت کرنا ؛ نفوذ کرنا -

**pervasion** *n.*: سرایت؛ اثر؛ نفوذ-

**pervasive**, *a.*: سرایت کن ؛ نفوذ کرنے والا -

**pervasively**, *adv.*: سرایت کے انداز سے ؛ از راہ نفوذ -

**pervasiveness**, *n.*: سرایت یا نفوذ کرنے کی قوت ؛ نفوذ پذیری -

**Perverse**, *a.*: (۱) گمراہ ؛ گم کردہ راہ ؛ بے راہ رو ؛ بے راہ - (۲) ضدی ؛ هٹی ؛ هٹیلا ؛ متمرد ؛ خود سر ؛ خود رائے - (۳) بد ؛ بد کیش - (۴) تنک مزاج ؛ نازک مزاج ؛ چڑ چڑا - (۵) کج رائے ؛ هٹ دهرم - (۶) غیر موافق ؛ ناساعد (حالات وغیرہ) - (۷) (قانون میں جوری وغیرہ کا فیصلہ) خلاف شہادت و هدایت عدالت -

**perversely**, *adv.*: خود سرانہ ؛ خلاف عقل ؛ کج رائی سے؛ ضد سے -

**perverseness**, *n.*: ضد ؛ هٹ ؛ هٹ دهرمی؛ کج رائی ؛ خود رائی ؛ تنک مزاجی -

**perversity**, *n.*: بد نهادی ؛ تمرد ؛ خود سری -

**Pervert**, *v. t.*: (۱) الٹنا پلٹنا ؛ درهم برهم کرنا ؛ زیر و زبر کرنا ؛ تہ و بالا کرنا ؛ بے ترتیب کرنا - (۲) غلط تعبیر کرنا ؛ غلط معنی لینا (الفاظ وغیرہ کے) ؛ غلط تاویل کرنا ؛ توڑ موڑ کے کچھ کے کچھ معنی بیان کرنا- (۳) گمراہ کرنا؛ غلط رستے پر ڈالنا ؛ راہ راست سے بھٹکا دینا -

**perversion**, *n.*: گمراهی ؛ ضلالت ؛ بے جا استعمال -

**perversive** *a.*: گمراہ کن ؛ ضلالت کی طرف لے جانے والا ؛ بیجا (استعمال وغیرہ) -

**Pervert**, *n.*: بگڑا هوا ؛ گمراہ ؛ منحرف شخص؛ برگشتہ مذهب -

**Pervious**, *a.*: (۱) نفوذ پذیر ؛ (داخلے کے لیے) کھلا ؛ اثر پذیر ؛ سرایت پذیر - (۲) پولا ؛ مسام دار - (۳) (مجازاً) اثر پذیر ؛ تاثیر پذیر ؛ معقولیت پسند -

**perviousness**, *n.*: نفوذ پذیری ؛ اثر پذیری ؛ تاثیر پذیری ؛ سرایت پذیری ؛ معقول پسندی ؛ پولا پن

**Peseta** *n.*: پسیٹہ (یہ ایک هسپانی نقرئی سکہ هے جو دس پنس کے قریب هوتا هے) -

**Peshito, - itta**, *n.*: پشیطہ ؛ عہد نامہ جدید و عہد نامۂ عتیق کا مستند سامی نسخہ -

**Peshwa**, *n.*: (۱) (تاریخ) پیشوا (مرهٹی ریاستوں کا حکمران یا راجا) - (۲) (قدیم) مرهتی ریاستوں کا وزیر اعظم -

**Pesky**, *a.*: (امریکہ عامیانہ) ناگوار خاطر ؛ تکلیف دہ ؛ قابل نفرت ؛ پریشان کن ؛ دل آزار ؛ لیچڑ -

**Peso**, *n.*: پیسو (ایک نقرئی سکہ جو امریکہ کی کئی ریاستوں میں چلتا هے کم و بیش چار شلنگ کے برابر هوتا هے) -

**Pessary**, *n.*: رحمالہ ؛ (رحم آلہ) یہ ایک آلہ هے جو ازاحت رحم کو روکنے کے لئے رحم کی نالی میں رکھا جاتا هے -

**Pessimism** *n.*: (۱) قنوطیت ؛ یاس - (۲) یہ نظریہ کہ دنیا بد ترین مقام هے اور هر شے مائل بہ شر هے -

**pessimist**, *n.*: قنوطی -

**pessimistic**, *a.*: قنوط کا یا قنوط پر مبنی ؛ قنوطانہ ؛ مایوسانہ-

**pessimistically**, *adv.*: از راہ قنوط؛ مایوسانہ طور پر -

**Pest**, *n.*: (۱) (شاذ) وبا ؛ طاعون - (۲) بلا ؛ آفت؛ عذاب جان (شخص ، جاندار یا شے) -

*p. - house*: وبائی شفا خانہ ؛ طاعون کا هسپتال -

**Pester**. *v. t.*: ستانا ؛ دق کرنا ، تکلیف دینا ؛ آزار پہنچانا ؛ ایذا یا اذیت دینا -

**Pestiferous**, *a.*: (۱)وبائی ؛ وباخیز ؛ وبا آور؛ مضر؛ مضرت رساں ؛ مہلک -(۲)( مجازاً ) اخلاق سوز؛ مخرب اخلاق؛ بد اخلاقی یا خرابی پھیلانے والا -

**Pestilence**, *n.*: وبا ؛ پلیگ ؛ طاعون ؛ مری؛ لگنے والی عام بیماری؛ گلٹی دار طاعون

**pestilential**, *a.* : وبائی ؛ طاعونی -

**Pestilent**, *a.* : (۱) مہلک ؛ مضرت رساں - (۲) ( مجازاً ) اخلاق سوز ؛ مخرب اخلاق ؛ مفسد اخلاق - (۳) ( بول چال ) تکلیف دہ ؛ تکلیف رساں ؛ آزار رساں ؛ ناگوار خاطر ؛ لیچڑ -

**pestilently**, *adv.* : مہلکانہ ؛ وبائی طور پر -

**Pestle**, *n. & v. t. & i.* : (۱) موسلی ؛ موسل ؛ ختکا ؛ سوٹنا - (۲) کوٹنا ؛ موسل سے کوٹنا ؛ باریک کرنا ؛ چھرنا ؛ سفوف کرنا ؛ موسل چلانا -

**Pet**, *n. & v. t.* : (۱) عزیز یا پیارا جانور - (۲) لاڈلا ؛ پیارا ؛ منظور نظر - (۳) لاڈ پیار کرنا -

one's *pet aversion* : جس سے کسی کو خاص طور پر نفرت ہو -

*p.-cock* : ایک چھوٹی سی ٹونٹی جس کے ذریعے بھاپ نکالی جاتی ہے ؛ بھاپ ٹونٹی -

*p. name* : پیار کا نام ؛ بے تکلفی کا نام -

**Pet**, *n.* : (۱) برا ماننا ( اہانت کا ) ؛ رنجیدگی - (۲) ترش روئی ؛ بد مزاجی ؛ برا ماننا ؛ رنجیدہ ہونا ؛ ناراض ہونا -

*take (the) p., be in a pet* : برا ماننا ( اہانت کا ) ؛ ترش رو ہونا -

**Petal**, *n.* : پنکھڑی ؛ پتی -

**petaline**, *a.* : پنکھڑی کا یا پنکھڑی سے متعلق ؛ پنکھڑی دار ؛ پنکھڑی پر واقع -

**(-)petal(l)ed**, *a.* : پنکھڑی دار -

**petaloid**, *a.* : پنکھڑی کی شکل کا ؛ پنکھڑی سا ؛ پتی سا -

**Petalon**, *n.* : یہودیوں کے ربی اعظم کے تاج میں سنہری پترا -

**Petard**, *n.* : (۱) منجنیق ( قدیم زمانے میں جنگ میں پھاٹک ، فصیل وغیرہ توڑنے کے کام میں آتی تھی ) - (۲) ایک قسم کی آتشبازی ؛ پٹاخا وغیرہ -

*hoist with his own p.* : چاہ کن را چاہ در پیش -

**Petasus**, *n.* : (۱) یونانیوں کی قدیم چھجے دار ٹوپی - (۲) ہرمز دیوتا کی پردار ٹوپی -

**Petaurist**, *n.* : پٹوری ؛ یہ ایک قسم کا تھیلی دار جانور ہے جس کے بازوؤں پر جھلی منڈھی ہوتی ہے جس کی مدد سے یہ زقندیں لگاتا ہے -

**Peter**, *n.* : پطرس ؛ پیر ؛ عیسائی مردوں کا نام -

*blue P.* : دیکھو Blue -

*rob P. to pay Paul* : حامد کی پگڑی محمود کے سر ؛ ایک سے لینا دوسرے کو دینا -

*St Peter* : حضرت عیسیٰ کے بارہ حواریوں میں سے ایک ؛ پطرس رسول -

*P.-penny, P.'s-penny* or *pence* : (تاریخ) سالانہ خراج باپائی ؛ یہ سالانہ پاپائی خراج ہے جو پاپائی خزانے میں داخل کیا جاتا ہے ( سنہ ۱۸۶۰ ع سے ) -

*P.'s fish* : ماہی پطرس ( یہ ایک قسم کی مچھلی ہے جس کی نسبت یہ روایت مشہور ہے کہ اس کی پشت پر پطرس کے انگوٹھے اور انگلیوں کے نشان ہیں ) -

**Peter**, *v. i., p. out* : ( سوقیانہ ) ختم ہوجانا ؛ اختتام کو پہنچ جانا ؛ ہو چکنا ؛ مر جانا ؛ ( چشمے وغیرہ کا ) خشک ہوجانا -

**Petersham**, *n.* : دبیز ریشمی فیتہ ؛ بھاری اور کوٹ یا برجس ؛ ایسے اور کوٹ یا برجس کا کپڑا -

**Petiole**, *n.* : ڈنٹھل -

**petiolar, petiolate**, *a.* : ڈنٹھلی ؛ ڈنٹھلی دار -

*Petit*, *a.* : خرد ؛ چھوٹا -

*Petits-chevaux* : یہ قمار بازی کا ایک کھیل ہے -

*p.-maitre* : بانکا ؛ رعنا ؛ چھیلا -

*p. mal* : ہلکی قسم کی مرگی -

*p. souper* : چند خاص احباب کا مخصوص کھانا -

*petits soins* : ادنیٰ توجہات -

*p. verre* : شراب کا چھوٹا گلاس -

*Petite*, *a.* : چھوٹے قد کی نازک اندام ( عورت یا لڑکی ) -

*Petitio*, *n. P. principii* : انحصار مقدمہ پر نتیجہ ؛ اقتراح المسول -

**Petition**, *n & v.t. & i.* : (۱) واجب العرض ؛ عرض ؛ معروض ؛ گذارش ؛ التماس - (۲) درخواست ؛ عرضی ؛ عریضہ ؛ عرضداشت - (۳) ( قانون ) درخواست ؛ عرضی دعویٰ - (۴) درخواست دینا ؛ عرض پیش کرنا ؛ گذارش کرنا -

*P. and Advice* : (تاریخ) سنہ ۱۶۵۷ ع میں پارلیمنٹ کا محضر " کرام ویل " کے نام -

*P. of Right* : اعلان حقوق آزادئی عامہ ؛ عرضداشت حقوق ( یہ حقوق سنہ ۱۶۲۸ ع میں چارلس اول سے حاصل کئے گئے تھے )

**petitionary**, *a.* : معروضی ؛ التماسی ؛ مشتمل بہ درخواست -

**petitioner**, *n.* : سائل ؛ درخواست کنندہ ؛ ( خصوصاً مقدمۂ طلاق میں ) مدعی ؛ داد خواہ -

**Petrel**, *n.* : پطریل ؛ ایک بحری پرندہ جس کے پر سیاہ و سفید اور بازو لمبے ہوتے ہیں -

*storm-p., stormy p.* : = Petrel

**Petrification** *n.* : (۱) پتھر میں تبدیل کر دینا یا ہو جانا ؛ حجریت - (۲) متحجر مادہ یا شے -

**Petrify**, *v. t. & i.* : (۱) (حیوانی یا نباتی مادوں کا) پتھر ہو جانا ؛ حجرانا ؛ متحجر ہوجانا - (۲) حجریت ؛ حجرانا ؛ پتھر ہو جانا ؛ پتھر میں تبدیل ہو جانا ؛ ( مجازاً ) حیرت یا خوف کے مارے ششدر رہ جانا ؛ بت بن جانا ؛ ہاتھ پاؤں پھول جانا ؛ حیران و ششدر کر دینا - (۳) مردہ کر دینا ؛ بیجان کردینا ؛ بے حس کر دینا (دماغ یا عضو وغیرہ کو)

**Petro-** : ( سابقہ بمعنی ) چٹان -

*petroglyph* : چٹان تراشی -

*petrograph* : چٹانی تحریر یا کتبہ -

*petrography* : چٹانوں کی ساخت و ترکیب کا علمی بیان ؛ صخریات -

*petrographer* : اس علم کا جاننے والا ؛ ماہر صخریات -

*petrographic(al)* : متعلق بہ صخریات ؛ صخریاتی -

*petrology* : چٹانوں کی اصلیت اور ان کی ساخت وغیرہ کا علم ؛ صخرہ دانی -

*petrologic, petrological* : متعلق بہ صخرہ دانی -

*petrologically* : از روئے صخرہ دانی -

*petrologist* : صخرہ داں -

**Petrol**, *n. & v. t.* : (۱) پٹرول - (۲) پٹرول فراہم کرنا ( موٹروں وغیرہ کے لئے ) -

**Petroleum** *n.* : پٹرولیم ؛ معدنی تیل جو چٹانوں یا سطح آب پر پا یا جا تا ھے اور مشینوں میں کام آ تا ھے -

*Petroleur, n.* (fem. - *euse*) : پٹرولیم سے آگ لگانے والا ( یا آگ لگانے والی ) -

**Petrolic,** *a.* : پٹرولی -

**Petrolin,** *n.* : پٹرولین ؛ پٹرولی تیل ؛ وہ تیل جو پٹرولیم سے حاصل ھو ؛ وہ شے جو رنگرنی پٹرولیم سے نکلتی ھے -

**Petronel,** *n.* : ( تاریخ ) بطرو نیل ؛ پٹرو نیل ؛ ایک بڑا تمنچہ جو سولھویں اور سترھویں صدی عیسوی میں خاص کر سوار استعمال کرتے تھے -

**Petrous,** *a.*: ( ۱ ) صخرائی ؛ صخراتی ؛ مشابہ صخرہ - ( ۲ ) (تشریح) صدعی ؛ کنپٹی کی ھڈی کے متعلق -

**Petticoat,** *n.* (۱) سایہ ؛ لہنگا ؛ گھگھرا - (۲) لڑکی ؛ عورت - (۳) (بطورصفت) زنانی ( مثلاً p. government ) - (۴) ( جمع ) جنس اناث ؛ عورت ذات -

*I have known him since he was in pp.*: میں اس کو بچپن سے جانتا ھوں -

*p. government* : زنانہ حکومت؛ عورت کی حکومت یا اثر (گھر میں یا سیاسیات میں ) -

*she is a Cromwell in pp.*: وہ بالکل کرام ویل ھے فرق صرف جنس کا ھے -

**petticoated,** *a.* : سایہ دار ؛ لہنگے دار ؛ لہنگے والی؛ گھگرے والی -

**petticoatless,** *a.*: - بے سایہ ؛ بدون سایہ؛ بے لہنگے؛ بے گھگرے

**Pettifog,** *v. i.* : (۱) مختاری کرنا ؛ ادنی درجے کی وکالت کرنا - ( ۲ ) ادنی عدالت میں چھوٹے مقدمات کی پیروی کرنا - ( ۳ ) قانونی فریب کاری کرنا ؛ قانونی حیلہ بازی کرنا - ( ۴ ) اصل بحث سے گریز کرنا ؛ غیر ضروری باتوں پر زور دینا ؛ لفظی بحث کرنا -

**Pettifogger,** *n.* : (۱) ادنی درجے کا وکیل ؛ مختار - (۲) فریب یا ناجائز ذرائع سے کام لینے والا ؛ ادنی وکیل - (۳) عطائی (ھر پیشے کا ) -

**pettifoggery,** *n.* : قانونی حیلہ بازی یا فریب کاری وغیرہ -

**pettifogging,** *a.* : فریب کار ؛ حیلہ باز ؛ مکار ؛ لفظی بحث کرنے والا ؛ جھکی ؛ کمینہ -

**Pettish** *a.* : تنک مزاج ؛ نازک مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ زود رنج ؛ بد دماغ -

**pettishly,** *adv.* : تنک مزاجی سے؛ نازک مزاجی سے؛ چڑ چڑے پن سے -

**pettishness,** *n.* : تنک مزاجی؛ نازک مزاجی؛ تند مزاجی؛ چڑ چڑا پن -

**Pettitoes,** *n.* pl. : سور کے پاے ( جو کھانے میں آتے ھیں ) -

*Petto, n., In p.* : فی الباطن ؛ سینے میں ؛ راز میں ؛ پوشیدہ -

* **Petty,** *a.* : (۱) حقیر ؛ نا قابل توجہ ؛ بے حقیقت - (۲) ادنی ؛ چھوٹا ؛ کم رتبہ - (۳) کم مایہ ؛ کم ظرف ؛ فرومایہ ؛ خفیف ؛ تھوڑا سا ؛ ذرا سا ؛ یونہی سا ؛ ادنی سا -

*p. cash* : قلیل زر نقد ( آمد و خرچ کا ) -

*p. jury* : دیکھو Jury -

*p. larceny* : دیکھو Larceny

*p. officer* : ادنی بحری افسر (نان کمیشنڈ افسر کے مساوی)

*p. session* : دیکھو Session -

**pettily,** *adv.* : کم مایگی سے ؛ تنگ ظرفی سے -

**pettiness** *n.* : سبکی؛ دنایت؛ کمینہ پن؛ کم مایگی؛ کم ظرفی -

**Petulant,** *a.* : بد خو ؛ بد مزاج ؛ تنک مزاج ؛ تک چڑھا ؛ چڑ چڑا ؛ ترش مزاج ؛ بددماغ ؛ جھکی -

**petulance,** *n.* بد خوئی؛ تنک مزاجی؛ نازک مزاجی ؛ چڑ چڑا پن ؛ ترش مزاجی ؛ بد دماغی -

**petulantly,** *adv.* : چڑ چڑے پن سے ؛ جھکی پن سے ؛ بے ادبانہ ؛ گستاخانہ ؛ تنک مزاجی سے وغیرہ -

**Petunia,** *n.* : (۱) پٹونیہ (یہ ایک پودا ھے؛ جس میں سفید ارغوانی یا بنفشئی پھول لگتے ھیں جن کی شکل قیف نما ھوتی ھے ) - (۲) گہرا بنفشئی رنگ ؛ ارغوانی رنگ -

**Petuntse,** *n.* : وہ سفید مٹی جس سے چینی بنتی ھے ؛ چینی مٹی -

**Pew,** *n.* & *v. t.* : (۱)پیو؛ گرجے میں نشست کامقام (اونچایا محصور اکثر خاص خاص لوگوں کے لیے) - (۲) گڑی ھوئی تکیہ دار بنچ ( گرجے میں ) - (۳) گرجے میں ایسی نشستوں کا مہیا کرنا ؛ ایسی نشستوں سے محصور کر دینا -

*family p.* : گرجے میں کسی خاندان کےلیےمخصوص مقام نشست -

*p. - rent* : ایسی نشست کا کرایہ-

**pewage,** *n.* : درجے کی نشست کا کرایہ -

**pewless,** *a.* : بے پیو کے -

**Pewit, peewit,** *n.* : (۱) = Lapwing -(۲) اس پرندہ کی آواز -

*p. (gull)* : ایک قسم کی کالے سر کی مرغابی -

**Pewter,** *n.* : ( ۱ ) جست - ( ۲ ) جستی برتن ؛ جست کے برتن - (۳) (عامیانہ) وہ رقم جو اُس مال یا جہاز کی فروخت سے حاصل ھو جو زمانۂ جنگ میں سمندر پر پکڑا جائے -

**Pfennig, - ing,** *n.* : پفینگ؛ ایک تانبے کا سکہ جو جرمنی میں رائج ھے (انگریزی پینی کے نوّیں حصے کے برابر ھوتا ھے)-

**Phaeton,** *n.* : فٹن ؛ ایک ھلکی چو پہیہ کھلی گاڑی جس میں عام طور پر دو گھوڑے جتتے ھیں -

**Phaged (a)ena,** *n.* : پھیلنے والا ناسور-

**phagedaenic, - denic,** *a.* : ایسے ناسور کے متعلق ؛ نا سوری -

**Phagocyte,** *n.* : خون کا ایک جسیمہ جو متعدی جراثیم سے محفوظ رکھنے کی صلاحیت رکھتا ھے -

**-phagous** : (رابطہ) - کھانے والا ؛ - خوار -

**Phalange,** *n.* : دیکھو Phalanx -

**Phalangeal,** *a.* : ( تشریح و نباتیات ) متعلق Phalanx -

**Phalanger,** *n.* : آسٹریلیا کا ایک چھوٹا سا سموری تھیلی دار جانور جو کسی قدر لومڑی سے مشابہ ھوتا ھے -

**Phalanstery,** *n.* : (۱) فوریر (فرانسیسی) کے نظام اشتراکیت کے پیرو ؛ اشتراکیت پسندوں کی جماعت - (۲) اس جماعت کی عمارت جس میں وہ رہتے ھوں -

**phalansterian,** *n.* & *a.* : اس ؛ فوریری اشتراکیت کا قائل ؛ اس عقیدے کا پیرو -

**Phalanx**, *n.* (pl. *phalanxes, phalanges*).: (۱) فوج کا پرا ؛ صف جنگ ؛ خصوصاً مقدونوی پیدل فوج - (۲) کوئی منظم جماعت - (۳) تخمیناً اٹھارہ سو نفوس کی اشترا کی جماعت (فوریر کے نظام اشتراکیت کے مطابق) - (۴) (تشریح) ان چھوٹی ہڈیوں میں سے کوئی ہڈی جو ساعد اور پیر (انگلیوں اور ٹخنوں کے درمیانی حصے) میں ہوتی ہیں - (۵) (نباتیات) حامل زروں کا گچھا ؛ گڈی (تشریح اور نباتیات میں اس لفظ کی جمع *phalanges* ہے) -

**Phalarope**, *n.* : ایک قسم کا "جھلی پا" پرندہ جو پانی میں چلتا پھرتا اور تیرتا ہے -

**Phallus**, *n.* : لنگ ؛ آلۂ تناسل کی صورت جس کی بعض مذاهب میں پرستش کی جاتی ہے -

**phallic**, *a.* : لنگ کا یا اس سے منسوب -

**phall(ic)ism**, *nn.* : لنگ پرستی -

**Phanariot**, *n.* : (۱) فناری ؛ قسطنطنیہ کے محلۂ فنار کا رہنے والا - (۲) یونانی افسر جو ترکوں کے ماتحت تھے ؛ فناری -

**Phanerogam**, *n.*: (نباتیات) پھول دار ؛ وہ پودا جس میں پھول آتے ہوں -

**phanerogamic, phanerogamous**, *aa.*: پھول داری ؛ پھول دار کے متعلق ؛ جس میں بقچۂ گل اور حامل زر ہو -

*Phansigar*, *n.* : ٹھگ ؛ ڈاکو (ہندی لفظ پھانسی سے بنا ہے) -

**Phantasm**, *n.* : (۱) فریب نظر ؛ توہم - (۲) وہمی صورت ؛ خیالی پیکر ؛ (طبیعیات) غائب (مردہ یا زندہ) کی وہمی صورت -

**phantasmal, phantasmic**, *aa.* : وہمی ؛ توہمی ؛ صورت کا یا اس سے متعلق -

**phantasmally**, *adv.* : تو ہمانہ طور پر -

**Phantasmagoria**, *n.* : (۱) فریب نظر کی نمائش ؛ وہمیات بصری کی نمائش (یہ ایک نمائش تھی جو سنہ ۱۸۰۲ ع میں لندن میں منعقد ہوئی تھی ، جس میں فریب نظر کے مظاہر میجک لینٹرن کے ذریعے دکھائے گئے تھے) - (۲) خیالی یا اصلی صورتوں کے مظاہر (جو مسلسل یکے بعد دیگرے دکھائے جائیں) -

**phantasmagoric**, *a.*: - خیالی صورتوں کے مظاہر کے متعلق

**Phantasy**, *n.* : (۱) قوت واهمہ - (۲) وہمی شبیہ -

**Phantom**, *n.* : (۱) وہمی صورت ؛ خیالی صورت یا شبیہ - (۲) طیف ؛ توہم - (۳) بھوت پریت ؛ سایہ - (۴) (بطور صفت کے) بے اصل ؛ غیر حقیقی ؛ کذا ؛ محض دیکھنے کا (شخص یا ادارہ جو دیکھنے میں سب کچھ ہو مگر اصل اقتدار نہ رکھتا ہو) ؛ صفر -

*p. tumour* : عارضی سوجن یا ورم (جو اصل جیسا ہو) -

**Pharaoh**, *n.* : فرعون ؛ نرعون مصر (یہ قدیم شاہان مصر کا لقب تھا) -

*P.'s serpent* : سانپ کھلونا ؛ ایک کھلونا جو جلایا جائے تو سانپ کی شکل اختیار کر لیتا ہے اور بل کھاتا ہوا نظر آتا ہے -

**Pharisee** (۱) فریسی ؛ یہ ایک قدیم یہودی فرقہ تھا جو رسم پرستی اور ظاهر داری میں مشہور تھا - (۲) ظاهر دار ؛ ظاهر پرست ؛ گندم نما جو فروش ؛ ریاکار ؛ منافق -

**Pharisaic(al)**, *a.* : فریسیانہ ؛ منافقانہ ؛ ریاکارانہ -

**Pharisaically**, *adv.* : فریسیوں کی طرح سے ؛ منافقت سے ؛ ازراہ ریاکاری -

**Pharisaism**, *n.*: فریسیت ؛ فریسی عقیدہ ؛ ریا کاری ؛ ظاهر پرستی -

**Pharmaceutical**, *a.* : دوا سازانہ ؛ عطارانہ ؛ عطار کا ؛ دوا سازی کا ؛ عطاری یا دوا سازی کے متعلق -

**pharmaceutically**, *adv.* : دوا سازی کے طور پر ؛ دوا سازی کے مقاصد کے لیے -

**pharmaceutics**, *n.* : دوا سازی ؛ عطاری -

**Pharmacology**, *n.* : اصول دوا سازی -

**pharmacologist**, *n.* : ماہر دوا سازی ؛ ماہر عطاری -

**Pharmacopoeia**, *n.* : کتاب الادویہ (جس میں دواؤں کی فہرست ان کے خواص اور استعمال کا ذکر ہو) ؛ مخزن ادویہ ؛ ذخیرۂ ادویہ ؛ قرابا دین -

**pharmacopoeial**, *a.* : - کتاب الادویہ کے متعلق ؛ قرابادینی

**Pharmacy**, *n.* : (۱) دوا سازی ؛ دوا شناسی ؛ دوا آمیزی ؛ عطاری - (۲) ذخیرۂ ادویہ - (۳) دوا خانہ -

**Pharos**, *n.* : روشنی کا مینار ؛ رہنما مینار (جہازوں کی رہنمائی کے لیے) -

**Pharyngo-** : (سابقہ بمعنی) حلق یا بلعوم -

*pharyngocele* : درازیٔ بلعوم -

*pharyngotomy* : شگاف بلعوم -

**Pharynx**, *n.* : حلق ؛ بلعوم -

**pharyngal, pharyngeal**, *aa.* : حلقی ؛ بلعومی -

**pharyngitis**, *n.* : سوزش بلعوم -

**Phase**, *n.* : (۱) (هیئت) تشکل ؛ ممازجہ (کسی سیارے یا خاص کر چاند کا وہ حصہ جو روشن ہے ، مثلاً هلال ، بدر وغیرہ) - (۲) کسی شے یا خیال کی خاص صورت یا پہلو - (۳) اثنائے تغیر یا ارتقا کی حالت ؛ منزل تغیر یا ارتقا -

**phasic**, *a.* : (۱) تشکلی ؛ ممازجی - (۲) متعلق بہ منزل تغیر یا ارتقا -

**Pheasant**, *n.* : تیتر ؛ دراج -

*p.-eyed* : دراج چشم (ایک قسم کا پھول) -

**Phen (o)** : (سابقے) کیمیا میں یہ ان چیزوں کے اظہار کے لیے آتے ہیں جو تار کول سے ما خوذ ہوتی ہیں مثلاً :

*phenacetin* : ایک بخار روک یا بخار شکن دوا -

*phenol* : کار بالک ایسڈ -

*phenyl*: فینائل ؛ ایک اساسی جز جو "بینزین" (*benzene*) اور "فینول" (*phenol*) میں پایا جاتا ہے -

**Phenology**, *n.* : علم المظاهر ؛ مظاهر قدرت کا علم ؛ مظاهر قدرت کے اوقات معاود کا علم مثلاً پودوں کے کلیانے ، پھولنے پھلنے کے اوقات اور ان پر آب و ہوا کے اثر کا مطالعہ -

**phenological**, *n.* : علم المظاهر کا ؛ علم مظاهر قدرت کے متعلق ؛ مظاهری -

**Phenomenal**, *a.* : (۱) مظہری ؛ مظاهری ؛ مظاهر قدرت کے متعلق - (۲) حسی ؛ مدرک بالحواس ؛ جو حواس خمسہ سے محسوس ہو سکے - (۳) نادر ؛ عظیم الشان ؛ عجیب و غریب ؛ حیرت انگیز ؛ غیر معمولی

**phenomenally**, *adv.* : (۱) مظاهر فطرت کی حیثیت سے - (۲) عجیب و غریب طور پر ؛ غیر معمولی طور سے -

**phenomenalize,** *v. t.* : مظہری بنانا ؛ بطور مظہری کے خیال کرنا یا پیش کرنا -

**Phenomen(al)ism,** *n.* : مظہریت ' یہ نظریہ کہ مظاہر جن کو ہم محسوس کرتے ہیں اور جو خیالات ہم اُن سے اخذ کرتے ہیں وہی اصلیت ہیں -

**phenomen(al)ist,** *n.* : اس نظریہ کا قائل ( کہ سوائے مظاہر اور کچھہ علم نہیں ہوسکتا ) -

**phenomen(al)istic,** *a.* : مظہریاتی -

**Phenomenon,** *n* (pl. *-ena*) : (۱) مظاہر ؛ مظاہر قدرت یا فطرت - (۲) ( فلسفہ ) وہ شے جس کا حواس یا دماغ بلا واسطہ اِدراک کر سکے ؛ مدرک بالحواس یا بالنفس : شے مدرکہ - (۳) عجیب و غریب ' انوکھی چیز یا شخص یا واقعہ -

**Phew,** *int.* : ( نجانیہ ) چھی ؛ چھی چھی ؛ حیف ؛ لا حول ولا قوۃ -

**Phi,** *n.* : یونانی حروف تہجی کا اکیسواں حرف جو انگریزی میں Ph کے برابر ہے -

**Phial,** *n.* : چھوٹی شیشی خصوصاً عرق یا رقیق دوا کی -

**Phil-** : رابطہ جو یونانی کے لفظ " Philos " سے مشتق ہے ' جس کے معنی ہیں عشق و محبت والا ' جن الفاظ میں یہ آتا ہے اُن میں یہ معنی پیدا ہو جاتے ہیں ' حروف علت سے پہلے یہی رابطہ Philo بن جاتا ہے ' دیکھو ( philo- ) -

**-phil, -phile** : لاحقہ اسما بمعنی محبت کرنے والا ( جیسے *bibliophil(e)* کتاب سے محبت رکھنے والا ) -

**-philous** : یہ ایک صفاتی لاحقہ ہے ' جو لاحقۂ مذکور سے مشتق ہے -

**Philander,** *v. i.* : عشق و محبت کرنا ( خصوصاً اوپری طور پر ) ؛ عورتوں کے پیچھے پھرنا -

**philanderer,** *n.* : عاشق مزاج ؛ عورتوں کے پیچھے پھرنے والا ؛ ( عامیانہ ) دل پھینک -

**Philanthrope,** *n.* : ہمدرد ابنائے جنس ؛ ہمدرد بنی نوع انسان ؛ انسان دوست

**Philanthropic,** *a.* : ہمدردانہ ؛ فیاضانہ ؛ انسان دوستی کا -

**philanthropically,** *adv.* : اِنسانی ہمدردی سے -

**Philanthropist,** *n.* : = philanthrope

**philanthropism,** *n.* : ہمدردیٔ بنی نوع انسان -

**Philanthropize,** *v. i. & t.* : ہمدرد بشر ہونا ؛ ( کسی سے ) ہمدردانہ یا فیاضانہ سلوک کرنا ؛ ہمدرد بشر بنانا -

**Philanthropy,** *n.* : ہمدردیٔ بنی‌نوع انسان؛ انسان دوستی؛ عملی ہمدردیٔ بشر -

**Philately,** *n.* : ٹکٹ فراہمی ؛ ڈاک کے ٹکٹ جمع کرنا -

**philatelic,** *a.* : ٹکٹ فراہمانہ؛ ٹکٹ فراہمی کا یا اُس کےمتعلق-

**philatelist,** *n.* : ڈاک کے ٹکٹ جمع کرنے والا یا اُس کا معتق-

**Philharmonic,** *a. & n.* : موسیقی کا دلدادہ ؛ راگ کا رسیا -

**Philhellene,** *a. & n.* : حامیٔ یونان ؛ یونان دوست ؛ یونان پرست ؛ یونان کی آزادی کا طرف دار -

**philhellenic,** *a.* : یونان دوستانہ ؛ یونان پرستانہ ؛ یونان دوست -

**philhellenism,** *n.* : یونان دوستی ؛ یونان پرستی -

**philhellenist,** *n.* : یونان دوست ؛ یونان پرست -

**Philippi,** *n.* : جنگ فلیپی سنہ ۴۲ ق م قبل مسیح -

*Thou shalt see me at P., meet me at P.* : یہ فقرے تہدید و عتاب کے اظہار کے لئے آتے ہیں -

**Philippic,** *n.* : (۱) ( جمع ) دیماس تھینیز کی ہجویہ تقریریں جو اس نے فیلقوس ( فلپ ) مقدونوی کے خلاف کی تھیں- (۲) سسرو کی ہجویہ تقریریں جو اس نے انطونی کے خلاف کی تھیں- (۳) ہجویہ تقریر ؛ ملامت آمیز تقریر ؛ مخالفانہ تقریر

**Philippina, -pine, Philopoena,** *n.* : (۱) ( دعوت وغیرہ جس میں جب کسی کے پاس کوئی ) بادام یا کوئی اور دو گری کا میوہ آجاتا ہے ' اور وہ اس کی ایک گری خود کھا لیتا ہے اور دوسری کسی دوسرے کو ( خصوصاً خاتون کو ) دے دیتا ہے تو یہ تاوان کا مستوجب ہو جاتا ہے اور اسے دوسری ملاقات میں کوئی تحفہ دینا پڑتا ہے ) - (۲) یہ تحفہ ؛ یہ رسم-

**Philistine,** *n. & a.* : (۱) ایک جنگ جو قوم جو فلسطین کے جنوب میں آباد تھی اور بنی اسرائیل کو بہت ستاتی تھی - (۲) ( مزاحاً ) دشمن ؛ ( جو ستا سکے ) ' مثلاً قرق امین ' ادبی نقاد وغیرہ ) - (۳) ( جامعۂ جرمنی میں ) غیر طالب علم ؛ بیرونی - (۴) نا تربیت یافتہ؛ غیر شائستہ؛ عامیانہ؛ کم مایہ - (۵) ناشائستہ یا نا تراشیدہ ( شخص ) ؛ مادہ پرست؛ شخص جس کی نظر مادی اشیا تک محدود ہے ؛ عامیانہ خیال کا آدمی -

**Philistinism,** *n.* : بد مذاقی؛ عامیانہ‌پن؛ کم‌نظری؛ بےتہی وغیرہ-

**Philo-** : سابقہ ) بمعنی دوست ' دلدادہ وغیرہ مثلاً : -

*philobiblic* : کتاب دوست؛ کتاب کا دلدادہ -

*philogynist* : زن پرست ؛ عورتوں کا شائق -

*philomath* : صاحب علم ؛ علم دوست ؛ علم پرور خصوصاً ریاضی دوست ؛ ریاضی کا دلدادہ -

*philoprogenitive* : (۱) بہت اولاد والا - (۲) اولاد پرست -

*philoprogenitiveness* : اولاد پرستی-

*philotechnic* : فنون کا دلدادہ؛ فن‌دوست (خصوصاً فنون‌حرفہ‌کا)-

**Philology,** *n.* : (۱) علم اللسان ؛ لسانیات - (۲) ( شاذ ) علم دوستی ؛ شوق علم و ادب -

**philologer, philologian, philologist,** *nn.* : ماہر لسانیات ؛ ماہر علم اللسان -

**philological,** *a.* : لسانی ؛ لسانیات کے متعلق -

**philologically,** *adv.* : لسانیات کے طور پر ؛ لسانیاتی حیثیت سے -

**philologize,** *v. i.* : لسانیات کا مطالعہ کرنا -

**Philomel, philomela,** *nn.* : ( شاعرانہ ) بلبل ؛ عندلیب ؛ ہزار داستان -

**Philopoena,** *n.* : دیکھو Philippina -

**Philosopher,** *n.* : (۱) حکیم ؛ فلسفی ؛ فلسفہ دان ؛ ماہر فلسفہ - (۲) شائق علم و حکمت - (۳) فلسفی کردار ؛ فلسفی مزاج - (۴) ضابط نفس ؛ مشکلات میں پرسکون شخص -

*natural p.* : عالم طبیعیات ؛ طبیعی -

*moral p.* : حکیم اخلاقیات -

*philosophers' stone* : سنگ پارس ؛ پارس پتھر ؛ پارس پتھری -

**Philosophic(al),** *aa.* : (۱) حکیمانہ ؛ فلسفیانہ ؛ محققانہ - (۲) ماہر فلسفہ - (۳) محقق ؛ حکیم ؛ صحیح الدماغ ؛ پر سکون ؛ راضی برضا -

**philosophically,** *adv.* : (۱) حکیمانہ یا فلسفیانہ طور پر - (۲) صبر و سکون سے -

**Philosophism,** *n.* : فلسفیت ؛ نظام فلسفہ (خصوصاً فرانس کے انسائیکلو پیڈیا مرتب کرنے والوں کے نظام فلسفہ کو حقارتاً کہتے ہیں) ؛ بناوٹی فلسفہ -

**philosophist,** *n.* : فیلسوف ؛ سوفسطائی (یہ فرنچ انسائیکلوپیڈیا نگاروں کے لئے استعمال ہوتا تھا) ؛ (اور اب عام طور پر) پیر و عقلیت -

**Philosophize,** *v. i. & t.* : (۱) فلسفے کے رنگ میں رنگنا ؛ حکمت کے انداز میں پیش کرنا - (۲) قیاس آرائی کرنا - (۳) فلسفی بننا - (۴) اخلاقی مضامین پر بحث کرنا ؛ اخلاقی رنگ دینا - (۵) فلسفیانہ بنانا -

**Philosophy,** *n.* : (۱) علم و حکمت کی شیفتگی ؛ حکمت ؛ فلسفہ - (۲) سکون ؛ اطمینان ؛ توکل -

*moral p.* : انسانی اعمال و افعال کے اصول کی تحقیق ؛ فلسفۂ اخلاق ؛ اخلاقیات -

*natural p.* : طبیعیات ؛ فطرتی اشیا اور مظاہر کی تحقیق -

**Philtre,-ter,** *n.* : (۱) عمل حب یا تسخیر ؛ عرق حب ؛ شربت حب (جس کے پلانے سے سمجھا جاتا تھا کہ عشق پیدا ہوتا تھا) - (۲) جادو ؛ ٹونا -

**Phiz,** *n.* : (بول چال) چہرہ ؛ چہرہ مہرہ ؛ حلیہ ؛ نقشہ ؛ بشرہ (یہ لفظ *Physiognomy* کا مخفف ہے) -

**Phlebitis,** *n.* : ورید کی دیواروں کی سوزش -

**phlebitic,** *a.* : (ورید) سوزشی -

**Phlebo-** : (سابقہ بمعنی) ورید -

*phlebolite, phlebolith* : وریدوں میں پتھری سی بن جانا ؛ کلسی انجماد وریدی -

*phlebolitic, phlebolithic* : وریدی کلسی انجماد کے متعلق ؛ وریدی انجماد کلسی کا -

**Phlebotomize,** *v. i. & t.* : ورید شگافی کرنا ؛ فصد کھولنا -

**phlebotomist,** *n.* : نشتر زن ؛ رگ زن ؛ جراح ؛ فصاد ؛ فصد کھولنے والا -

**Phlebotomy,** *n.* : ورید شگافی ؛ رگ زنی ؛ فصادی ؛ نشتر زنی -

**Phlegm,** *n.* : (۱) بلغم ؛ کف ؛ بلغمی مادہ - (۲) بلغمی مزاج -

**phlegmy, phlegmatic,** *aa.* : (۱) بلغمی - (۲) بلغمی مزاج ؛ دھیما ؛ مٹھا ؛ ٹھس -

**phlegmatically,** *adv.* : سکون سے ؛ مٹھے پن سے -

**Phlegmon,** *n.* : دنبل ؛ پھوڑا ؛ پھنسی ؛ گلٹی -

**phlegmonic phlegmonous,** *aa.* : دنبلی -

**Phloem,** *n.* : (نباتیات) اندر چھال ؛ جلد -

**Phlogistic,** *a.* : اِلتہابی -

**Phlogiston,** *n.* : اصول التہاب ؛ اُصول سوزش ؛ اُصول دھریق (زمانۂ سابق میں خیال تھا کہ یہ اشتعال پذیر اشیامیں مضمر ہے) -

**Phlorizin** *n.* : (کیمیا) ایک تلخ مادہ جو سیب وغیرہ کی جڑ کی چھال سے حاصل ہوتا ہے -

**Phlox,** *n.* : پودا جس کے پھول طباق نما ہوتے ہیں -

**-phobe** : (لاحقہ) بمعنی خوف (مثلاً *hydrophobe* وغیرہ) -

**-phobia** : (لاحقہ) بمعنی خوف وترس مثلاً *hydrophobia* وغیرہ -

**Phoebus,** *n.* : (۱) یونانیوں کا سورج کا دیوتا ؛ رب الشمس ؛ سورج کا دیوتا - (۲) (شعر) شمس ؛ آفتاب ؛ سورج -

**Phoenician,** *n. & a.* : (۱) اہل فینشیا ؛ فینشیا والے ؛ فینشیا کے باشندے (یہ ساحل شام کے ایک حصے کا قدیم نام ہے) - (۲) فینشیا کا -

**Phoenix, phe-,** *n.* : (۱) ققنس ؛ ایک فرضی پرندہ جو اپنی جنس میں واحد ہے ؛ پانچ چھ سو برس صحرائے عرب میں زندہ رہا ؛ اس کے بعد لکڑی کی چتا بنا کر جل کر مر گیا اور اس کے بعد از سر نو زندہ ہو گیا - (۲) عنقا ؛ نادر چیز ؛ نادر شخص ؛ نادرالوجود - (۳) وحید ؛ لاثانی ؛ بے نظیر شخص یا شے -

**Phonate,** *v. i.* : آواز نکالنا ؛ ایسی آوازیں نکالنا جن سے کوئی لفظ نہ بن سکے ؛ مہمل آواز نکالنا -

**phonation,** *n.* : آواز نکالنی ؛ تصویت -

**phonatory,** *a.* : صوتی -

**Phonautograph,** *n.* : صوت نگار ؛ ایک آلہ جس کے ذریعے آواز کا تموج خود بخود قلم بند ہوجاتا ہے -

**Phone,** *n. & v. i. & t.* : (بول چال) (۱) ٹیلی فون - (۲) فون کرنا ؛ ٹیلی فون کرنا ؛ ٹیلی فون کے ذریعے خبر بھیجنا -

**Phone,** *n.* : صوت ؛ سادہ صوت ؛ سادہ آواز ؛ حروف علت اور حروف صحیح کی سادہ آواز -

**Phonendoscope,** *n.* : آواز گیر ؛ ایک آلہ جو آلۂ "صدر بین" کی ایک قسم ہے جس کے ذریعے سے جسم کے اندرونی حصوں کی آواز سنتے ہیں -

**Phonetic,** *a. & n.* : (۱) صوتی ؛ (وہ نظام) جو حشو و زوائد سے پاک ہے ؛ جس میں ہر آواز کے لئے ایک ہی حرف ہے - (۲) (جمع) علم الاصوات ؛ صوتیات -

**phoneticism,** *n.* : صوتیت ؛ آواز کو حرف کی شکل میں پیش کرنا -

**phoneticist,** *n.* : صوتیاتی ؛ حامیء صوتیت -

**phoneticize,** *v. t.* : الفاظ کے تلفظ کو مناسب اشکال میں پیش کرنا -

**phonetically,** *adv.* : صوتاً ؛ از روے صوت -

**phonetician,** *n.* : صوتیاتی ؛ صوتیات داں ؛ صوتیات کا عالم -

**Phonetist,** *n.* : صوتیت کا حامی -

**Phonic,** *a.* : صوتی ؛ متعلق بہ صوت -

**Phono** : (سابقہ بمعنی) آواز ؛ صدا ؛ صوت -

*phonolite* : کھنکھنا پتھر ؛ آتش فشاں چٹان کی ایک قسم جس کے ٹکرانے سے کھنکھناہٹ کی آواز نکلتی ہے -

*phonology* : صوتیات ؛ علم الاصوات -

*phonologic(al)* : اصواتی ؛ صوتیاتی ؛ علم الصوت کے متعلق -

*phonologically* : صوتاً ؛ از روے صوتیات -

*phonologist* : صوتیاتی ؛ ماہر صوتیات -

*phonometer* : صوت پیما ؛ ایک آلہ جس سے آواز کی لہروں کی تعداد قلم بند ہوتی ہے -

*phonopore* : صوت گذار ؛ ایک آلہ ہے جو تار برقی کے تار میں لگا دیا جاتا ہے اور اس طرح ٹیلیفون کی گفتگو اور تار

برقی کا پیغام ایک ہی وقت میں اس لائن پر بھیجا جا سکتا ہے -

*phonoporic* : صوت گزارانہ -

*phonoscope* : (۱) صوت بیں ' ایک آلہ جس کے ذریعے موسیقی کے تاروں کو پرکھا جاتا ہے - (۲) صوت نما ' یہ ایک آلہ ہے جس کے ذریعے صوتی تموج نمایاں صورت میں پیش ہوتے ہیں -

*phonotype* : (۱) فونوٹائپ ؛ صوتی ٹائپ ؛ صوتی ابجد کا حرف جو طباعت کے لیے وضع کیا گیا ہو - (۲) فونوٹائپ میں طبع کرنا -

*phonotypic(al)* : فونوٹائپی ؛ صوتی ٹائپی -

*phonotypist* : صوتی ٹائپ کار ؛ فونوٹائپ کا حامی -

*phonotypy* : صوتی ٹائپ کاری ؛ فونوٹائپ کی طباعت کا نظام یا طریقہ -

**Phonogram,** *n.*: (۱) حرف جو آواز کی علامت ہے (خصوصاً پٹ مین کے نظام مختصر نویسی کا حرف) - (۲) صوت بندی (بذریعۂ آلۂ صوت نگار) -

**Phonograph,** *n. & v. t.*: فونوگراف ' آلۂ صوت نگار ؛ ایک آلہ جس کے ذریعے آوازیں خود بہ خود قلم بند ہوجاتی ہیں اور مساعد حالات میں خود بہ خود پھر ادا ہوسکتی ہیں -

**Phonography,** *n.* : (۱) آوازوں کا بھرنا اور نکالنا - (۲) مختصر نویسی -

**phonographer, phonographist,** *nn.*: مختصر نویس -

**phonographic,** *a.*: صوت نگارانہ ؛ صدانگارانہ؛ آواز نگارانہ -

**phonographically,** *adv.* : مختصر نویسی کے طور پر ؛ صدانگاری سے -

**-phore** : (لاحقہ بمعنی) رکھنے والا (مثلاً *carpophore* ثمر آور وغیرہ) -

**-phorous** : (لاحقہ بمعنی) رکھنے والا (مثلاً *carpophorous*) -

**Phosgene,** *n.* : ایک زہریلی گیس جو جنگ عظیم میں کام آئی تھی -

**Phosphate,** *n.*: (۱) اینف فاسفوری نمک (یہ ایک قسم کا نمک ہے جو فاسفوری تیزاب سے حاصل ہوتا ہے) ؛ فاسفیٹ - (۲) (جمع) چونے ' لوہے ' اور پھٹکری کے نمک جو اناجوں کے اجزا ہوتے ہیں -

**phosphatic,** *a.*: متعلق فاسفیٹ ؛ فاس فیٹی -

**Phosphene,** *n.*: نور نمائی ؛ ضو نمائی ؛ ضیا نمائی ؛ نور منظر ؛ منظر نور ؛ تظاہر نور ؛ معرض نور ؛ حلقۂ نور ؛ نورانی حلقہ (جب آنکھ کے ڈھیلے پر کسی قسم کا دباؤ پڑتا ہے تو ایک قسم کے نورانی حلقے آنکھوں کے سامنے پھر جاتے ہیں ' شبکہ میں ایک گونہ اِلتہاب پیدا ہوتا ہے اس کا نتیجہ یہ نورانی حلقے ہیں) -

**Phosphide,** *n.* : (کیمیا) فاسفائڈ ؛ فاسفورس اور کسی دوسرے عنصر کا مرکب -

**Phosphite,** *n.*: فاسفوری تیزاب کا ایک نمک -

**Phosph(o)-** : (لاحقہ) Phosphorus کا مرادف ہے -

**Phosphorate,** *v. t.* : فاسفورس کے ساتھ ملانا ؛ فاسفورس سے مرکب کرنا ؛ فاسفورس کی آمیزش کرنا -

**Phosphoresce,** *v. i.*: ضو نگن ہونا ؛ دھیمی یا ہلکی روشنی نکلنا ؛ (بغیر حرارت کے) جوت نکلنا -

**phosphorescence,** *n.*: ضو انگنی؛ جوت -

**phosphorescent,** *a.*: ضو نگن ؛ تابندہ ؛ تابناک ؛ (بغیر حرارت یا بھڑکنے کے) جوت دینے والا ؛ اندھیرے میں چمکنے والا -

**Phosphorite,** *n.*: کلسی فاسفورس جو اسپین میں پایا جاتا ہے -

**Phosphoro-** : (لاحقہ) جو phosphorus کا مرادف ہے -

*phosphorogenic* : ضیا آفرین ؛ ضو آفرین -

*phosphorograph* : ضیا تصویر ؛ ایک عارضی تصویر جو کسی تابناک سطح پر پڑے -

*phosphorographic* : ایسی تصویر سے متعلق ؛ ضیا تصویری -

*phosphorography* : ضیا تصویر کشی ؛ ضو تصویر کشی -

*phosphoroscope* : (۱) ضو پیما ؛ ایک آلہ جس سے مدت تنویر کی پیمائش ہوتی ہے - (۲) ایک کھلونا ؛ جس میں مختلف رنگ کی ضو بار اشیا ہوتی ہیں -

**Phosphorus,** *n.*: فاسفورس -

*p. necrosis* : فاسفوری روگ (جبڑے کی ہڈی کا مرض جو اکثر دیا سلائی کے کارخانوں میں پیدا ہوجاتا ہے اس کا دوسرا نام phossy jaw ہے) -

**phosphoric,** *a.*: فاسفری ؛ فاسفوری -

**phosphorous,** *a.* : فاسفری ؛ متعلق بہ فاسفورس ؛ فاسفورس سے ماخوذ -

**phosphorism,** *n.*: بیماری جو فاسفورس کے بخورے سے پیدا ہوجاتی ہے -

**Phosphuret(t)ed,** *a.*: فاسفورس آمیز -

**Phossy** : دیکھو Phosphorus -

**Photism,** *n.*: توہمی احساس نور ؛ آنکھوں کے سامنے رنگ یا روشنی کو بعض دوسرے احساسات کی معیت میں محسوس کرنا مثلاً غصے کی حالت میں سرخ رنگ کا احساس -

**Photo,** *n.* (pl. -os) & *v. t.*: = Photograph

**Photo-** : (سابقہ بمعنی) روشنی -

*photochromy* : رنگین فوٹو گرافی ؛ رنگین عکاسی -

*photogen* : (۱) ایک قسم کا "پیرافن" تیل ؛ مٹی کا تیل - (۲) آنکھ کے مشابہ روشنی دینے والا عضو جو بعض جانوروں میں پایا جاتا ہے -

*photogenic* : نور خیز ؛ تابناک ؛ روشنی دینے والا ؛ کوئی شے جو روشنی پیدا کرے یا روشنی کے عمل سے پیدا ہو -

*photoglyph* : روشنی کے عمل سے کندہ کی ہوئی پلیٹ جو طباعت کے کام آتی ہے -

*photoglyphy* : عکسی کندہ کاری ؛ پلیٹ پر روشنی کے عمل سے کندہ کاری کا فن -

*photometer* : نور پیما ؛ مقیاس النور ؛ یہ ایک آلہ ہے جس سے روشنی کی شدت ناپی جاتی ہے -

*photometric* : نور پیمایانہ -

*photometry* : نور پیمائی -

*photophobia* : (مرضیات) نور ترسی ؛ روشنی سے خوف -

*photophone* : ایک آلہ جس سے آوازیں روشنی کے ذریعے منتقل کی جاتی ہیں ؛ نور صدا -

*photosphere* : کرۂ نور ؛ نورانی کُرہ ؛ روشن طبق ؛ روشن سطح (یہ ایک نورانی بادلوں کا سا غلاف ہے جو سورج یا اور

دیگر اجرام فلکی کے گرد ہوتا ھے ' اس سے ان کی روشنی اور گرمی انعکاس پذیر ہوتی ھے ) -

*photospheric* : نورانی کرہ یا طبق کا یا اس سے متعلق -

*photostat* : فوٹو گرافی کا ایک آلہ جس کے ذریعے سے قلمی یا مطبوعہ تصویر کا ھو بہو عکس اُتر آتا ھے -

*photo-telegraphy* : برقی تصویر رسانی؛ تار برقی کے ذریعے سے تصویر یا فوٹو کو ارسال کرنا -

*photo-telescope* : فوٹو دوربین؛ ایک آلہ جس میں آلۂ فوٹوگرافی اور دوربین جڑے ہوتے ھیں اس سے ستاروں کا فوٹو لیتے ھیں-

*phototype* : (۱) فوٹو ٹائپ؛ طباعت کی پلیٹ جو فوٹو گرافی کے ذریعے سے تیار کی جائے - (۲) تصویر وغیرہ جو اس پلیٹ سے چھاپی جائے -

*photozincography*: زنک پلیٹ پر فوٹوگرافی کے ذریعے نقش کرنے کا طریقہ یا فن -

**Photograph**, *n. & v. t.* : (۱) فوٹو گراف؛ عکسی تصویر - (۲) فوٹو لینا؛ عکسی تصویر لینا یا کھینچنا -

**photographer**, *n.* : فوٹو گرافر؛ تصویر اُتارنے والا -

**photography**, *n.* : فوٹو گرافی؛ فن تصویر کشی -

**photographic**, *a.* : فوٹو گرافی کا یا اس کے متعلق؛ جو فوٹو گرافی میں استعمال ھو؛ فوٹو گرافی سے تیار کردہ -

**photographically**, *adv.*: فوٹو گرافی کے طریقے سے؛ عکسی تصویر کشی کے طور پر -

**Photogravure**, *n. & v. t.* : (۱) فوٹو گراف اور ترشوں کے عمل سے طباعت کے لیے پلیٹ تیار کرنے کا طریقہ - (۲) پلیٹ یا تصویر جو اس طرح بنائی جائے - (۳) عکسی کندہ کاری کرنا؛ عکسی عمل سے تصویر تیار کرنا -

**Phrase**, *n. & v. t* : (۱) انداز بیان؛ طرز بیان؛ طرز اظہار؛ طرزادا؛ بامحاورہ اندازبیان (مثلاً *felicity of p.*) - (۲) محاورہ؛ روز مرہ - (۳) فقرہ؛ جز و جملہ - (۳) کہاوت؛ مثل؛ پر معنی مقولہ - (۵) (جمع) محض لفاظی یا لفظوں کی بھرمار (جیسے *we have had enough of pp.*) - (۶) (موسیقی) گیت کا ٹکڑا - (۷) الفاظ میں ادا کرنا؛ بیان کرنا (مثلاً *thus he phrased it* اس نے اس طرح بیان کیا) -

*p. - book* : غیر زبان کے محاورات کی کتاب -

*p. - monger* : شاندار الفاظ استعمال کرنے کا شائق -

*felicity of p.* : آسانیٔ بیان؛ سہولت اظہار -

**Phraseogram**, *n.*: (خصوصاً مختصر نویسی میں) وہ نشان جو بجائے فقرہ کے آے -

**Phraseograph**, *n.* : فقرہ جس کے لیے کوئی نشان مقرر ھو؛ علامتی فقرہ -

**Phraseology**, *n.*: (۱) الفاظ کی خوش ترتیبی؛ خوبیٔ بندش - (۲) اسلوب بیان؛ طرز ادا -

**phraseological**, *a.* : خوبیٔ بندش یا اسلوب بیان کے متعلق -

**phraseologically**, *adv.* : خوبیٔ بندش یا اسلوب بیان کے لحاظ سے -

**Phratry**, *n.* : (تاریخ یونان) سیاست آمیز مذھبی برادری یا جماعت؛ (خصوصاً ایتھنز میں) قبیلہ (وہاں قبیلہ برادری رشتے یا نسل کے لحاظ سے نہیں ھوتا تھا بلکہ سیاسی اور مذھبی اعتبار سے ھوتا تھا)؛ (قبل تاریخی قوموں میں) قبیلہ واری تقسیم -

**Phrenetic**, *a.* : سودائی؛ دیوانہ؛ مجنوں؛ (خصوصاً) مذھبی دیوانہ یا مجنوں -

**Phrenic**, *a.*: (تشریح) پردۂ شکم کے متعلق -

**Phrenology**, *n.*: علم کاسۂ سر -

**phrenological**, *a.* : علم کاسۂ سر کے متعلق -

**phrenologically**, *adv.* : علم کاسۂ سر کی رو سے -

**phrenologist**, *n.* : ماھر علم کاسۂ سر -

**Phrontistery**, *n.* : (مزاحاً) دھیان استھان؛ کارخانۂ غور و فکر (جیسی آج کل کی تعلیم گاھیں) -

**Phrygian**, *n.* : فریجیائی؛ اھل فریجیا (یہ ایشاے کوچک میں ایک قدیم ملک تھا) -

*P. cap* : (۱) مخروطی ٹوپی جس کی چوٹی آگے کو جھکی ھوتی ھے - (۲) = *cap of liberty* -

*P. mode* : (موسیقی) ایک قدیم یونانی نغمہ ھے جو جنگ و حرب کے لئے مخصوص تھا -

**Phthisis**, *n.* سل؛ دق -

**phthisical**, *a.* : مدقوق؛ مسلول؛ دق یا سل کا -

**Phut**, *n. & adv.* : (۱) پھٹ؛ پھکنے کے پھٹنے یا گولی کے گزرنے وغیرہ کی آواز - (۲) = *go p.* -

*go p.* : دفعتاً گرنا؛ دھڑام سے گرنا؛ ٹوٹ جانا (نیز مجازاً تجویز وغیرہ کا) -

**Phylactery**, *n.*: (۱) چمڑے کی ڈبیا جس میں عبرانی کا نسخۂ توریت چمڑے پر لکھا ھوا ھوتا ھے یہودی اسے اس لیے پہنے رھتے ھیں کہ احکام ربانی کی یاد دلاتا رھے؛ تعویذی توریت - (۲) (ریا کارانہ) مذھبی ظاھر داری؛ دیندارانہ ظاھر داری - (۳) تعویذ؛ گنڈا؛ ٹونا؛ ٹوٹکا - (۴) کوئی ظرف یا صندوق جس میں مقدس آثار محفوظ ھوں -

*make broad* one's *p.* or *pp.* : عبادت یا نیکی کی نمائش کرنا -

**Phylectic**, *a.* : (نباتیات) خاندانی؛ نسبی؛ نسلی -

**Phyllo** : (سابقہ ' بمعنی) پتا' ورق وغیرہ -

*phyllomorphy* : (نباتیات) برگ روپی -

*phyllophagan* : (حیوانیات) برگ خوار جانور؛ پت خورہ -

*phyllophagous* : برگ خوار؛ پت خورہ -

*phyllophore* : (نباتیات) سرشاخچہ؛ برگ بر؛ شاخ کا وہ مقام جہاں سے پتا پھوٹتا ھے -

*phyllopod* : (حیوانیات) برگ پا جانور؛ برگ پا -

*phyllostome* :- (حیوانیات) برگ بینی چمگادڑ؛ پت لکی چمگادڑ -

*phyllotaxis* : نظام الاوراق؛ ترتیب اوراق؛ ترتیب برگی؛ پتوں کی ترتیب -

*phylloxera* : پت جوں ' یہ ایک قسم کا باریک کیڑا ھے جو پتوں (اور خصوصاً انگور کے پتوں) کو چاٹ جاتا ھے -

**Phylo-** : (سابقہ ' بمعنی) نسل ' خاندان وغیرہ مثلاً :-

*phylogenesis,- geny* : (جانوروں یا پودوں کا) (۱) نوعی ارتقا؛ نسلی ارتقا - (۲) تاریخ ارتقائے نسلی -

*phylogenetic,-genic* :- نسلی یا نوعی ارتقا کا یا اس کے متعلق -

*phylogenetically* : ارتقائے نسلی کے طور پر -

**Phylum**, *n.* (*biol*; pl. - *la*) : (حیوانیات) ابتدائی پودوں یا

جانوروں کا گروہ جو نسلاً بلحاظ ساخت مشابہ اور ایک مورث نسل سے ہو ؛ ہم نسلی -

**Physic**, *n.* & *v. t.* : (۱) طب؛ علم طب؛ طبابت ( پیشہ )؛ ( بول چال ) دوا - (۲) ( جمع) طبیعات ؛ علم طبیعات - (۳) دوا دینا ؛ دوا پلانا ( نیز مجازاً ) -

**Physical**, *n.* : ( ۱ ) مادی ؛ جسمانی ( جیسے *p. force* ) - ( ۲ ) طبعی ؛ فطری ؛ قدرتی ؛ قانون قدرت کے مطابق ( جیسے *p. explanations of miracles*) -(۳) طبیعیاتی؛ علم طبیعیات کے متعلق -

*p. impossibility* : قطعاً نا ممکن -

*p. drill* : جسمانی ڈرل؛ جسمانی قواعد -

*p. geography* : جغرافیۂ طبعی -

*p. jerks* : (عامیانہ) جسمانی ورزش -

**physically**, *adv.* : مادی یا جسمانی طور پر -

**physico-** : (جز ترکیبی) جسمانی-

**Physician**, *n.* : حکیم ؛ طبیب ؛ ( مجازاً ) معالج -

**Physicist**, *n.* : (۱) طبیعی ؛ طبیعیات داں ؛ عالم طبیعیات ؛ محقق طبیعیات - (۲) قائل مادیت -

**physicism**, *n.* : طبیعیات دانی؛ فطرت‌پرستی؛ مادیت -

**Physicky**, *a.* : دوا نما ؛ دوا جیسا -

**Physio-** : (سابقہ) فطرت؛ قدرت وغیرہ مثلاً : -

*physiocracy* : قدرتی حکومت؛ فطری حکومت ؛ اصول فطرت کے مطابق حکومت -

*physiocrat*: فطری حکومت‌کا حامی (اس اصول کا بانی‌اٹھارھویں صدی میں ایک فرانسیسی کوئیسنے ( Quesnay ) نامی تھا جس کا یہ خیال تھا کہ حکومت فطری اصول پر ہونی چاہیے یعنی زمین‌دولت‌کا اصل‌ذریعہ ہے اور اس لئے وہی‌قابل محصول بھی ہے)-

*physiogeny*: (۱) جسم کے اعمال رئیسہ (مثلاً ہضم' تنفس' دوران خون وغیرہ ) کی ابتدا - ( ۲ ) ان اعمال کا ارتقا - ( ۳ ) ان اعمال کی سائینس یا تاریخ -

*physiolatry*: فطرت پرستی -

**Physiognomy**, *n.* : (۱) علم قیافہ - (۲) خط و خال ؛ چہرہ مہرہ؛ قیافہ - ( ۳ ) ( عامیانہ ) چہرہ - ( ۴ ) حالات طبعی ؛ کسی ملک وغیرہ کے طبعی حالات - (۵) (کسی شے کی) خصوصی حالت (اخلاقی ذہنی ' سیاسی وغیرہ جس سے اس کے کردار کا پتا چلتا ہے)

**physiognomic(al)**, *aa.* : قیافی ؛ مبنی بر قیافہ ؛ علم قیافہ کے متعلق -

**physiognomically**, *adv.* : از روئے قیافہ -

**physiognomist**, *n.* : قیافہ داں ؛ قیافہ شناس -

**Physiography**, *n.* : ( ۱ ) قدرت یا مظاہر قدرت کا بیان - ( ۲ ) اشیا کی کسی خاص قسم ( مثلاً معدنیات وغیرہ ) کا بیان - (۳) جغرافیۂ طبعی -

**physiographer**, *n.* : عالم مظاہر قدرت -

**physiographic(al)**, *aa.*: متعلق بہ مظاہرقدرت یا جغرافیۂ طبعی:

**Physiology**, *n.* : عضویات ؛ علم‌اعمال و افعال اعضا -

*animal p.* : عضویات حیوانی -

*vegetable p.* : عضویات نباتاتی -

**physiologic(al)**, *aa.* : عضویاتی -

**physiologically**, *adv.* : عضویاتی طور پر ؛ از روئے عضویات -

**physiologist**, *n.* : عضویات داں؛ ماہر عضویات -

**Physique**, *n.*: جسمانی‌ساخت؛ جسمانی‌ترکیب؛ جسمانی نشو و نما -

**- phyte** : لاحقہ جس‌کے معنی‌نباتی ترکیب ہیں مثلاً *protophyte* وغیرہ ( نیز دیکھو Zoophyte ) -

**Phyto -** : (سابقہ ' بمعنی) پودا -

*phytogenesis, phytogeny*: پودوں کی پیدائش یا ارتقا -

*phytography* : نباتیات تفصیلی ؛ بیان نباتات -

*phytomer* : نب اکائی ؛ پودے کی جز ؛ تنے یا پتے کا وہ چھوٹا ٹکڑا جو اصل درخت سے جدا کر کے لگایا جائے تو اُگ آئے -

*phytophagous* : نبات خور؛ سبزی خور (کیڑے وغیرہ)

*phytotomy* : نبات تشریح ؛ نباتات کی تشریح -

*phytozoon* (pl. zoa) : نبات حیواں؛ پودے جیسا جاندار -

**Pi**, *n.* : پائی ( π ) ( یونانی زبان کے ایک‌حرف کا نام ) ؛ ریاضی میں اس‌تناسب کی علامت ( π ) جو نصف قطر اور محیط میں ہوتا ہے یعنی— ۳٫۱۴۱۵۹ -

**Pi**, *n.* : ( مدارس کی عامیانہ اصطلاح ) = pious -

*p. jaw* : موعظۂ حسنہ ؛ اخلاقی لکچر -

**Piacular**, *n.* : (۱) کفارتی ؛ کفارہ طلب - (۲) پر معصیت ؛ بد ؛ منجر مانہ -

**Piaffe**, *v. i.* : دلکی چلنا ؛ قدم قدم چلنا ( گھوڑے کا ) -

**Piaffer**, *n.* : دلکی ؛ قدم -

**Piamater**, *n.* : ( تشریح ) اُم رقیقہ ( یہ دماغ کی سب سے اندرونی جھلی ہے ) -

**Pianette**, *n.* : پیانوچہ ؛ پیانچہ ؛ نیچا پیانو ( باجا ) -

**Pianino**, *n.* : پیانوکہ ؛ پیانکہ ؛ چھوٹا سیدھا ( کھڑا ) پیانو -

*Pianissimo*, *adv.* & *n.* : (موسیقی) مدھم؛ مدھم؛ آہستہ -

**Pianist**, *n.* : پیانو نواز ؛ پیانو بجانے والا ؛ پیانوچی -

*Piano*, *adv.* & *n.* : ( موسیقی ) ( موسیقی کا ٹکڑا جو ) مدھم یا آہستہ ( بجایا جائے )-

**Piano, pianoforte**, *nn.* : پیانو -

*cottage p.* چھوٹا نیچا پیانو جس کے تار ترچھے ہوتے ہیں -

*grand p.* : پیانو کلاں ؛ بربط نما بڑا پیانو جس کے تار اُفقی یعنی لیٹے ہوے ہوتے ہیں -

*p. organ* : وہ میکانی پیانو جس میں گھومنے والا ڈھولنا لگا ہوتا ہے -

*p. - player* : ایک قسم کا پیانو جو کل کے ذریعے سے بجتا ہے -

*upright p.* : عمودی پیانو جس کے تار عمودی ہوتے ہیں -

**Pianola**, *n.* : پیانچہ یہ '' میکانی " پیانو کی ایک قسم ہے -

**Piastre, - ter**, *n.* : (۱) پیاسٹر ( یہ ایک اسپینی نقرئی سکہ ہے جو تقریباً چارشلنگ دو پینس کے برابر ہوتا ہے)-(۲) قرش یا فرش ( ایک ترکی سکہ جو دو پینس سے لے کر چھ پینس تک کا ہوتا ہے ) -

**Piazza**, *n.* : (۱) چوک ؛ منڈی ( خصوصاً اطالوی شہروں میں ) - (۲) ( امریکہ ) برآمدہ -

**Pibroch**, *n.* بیگ پائپ ( bagpipe ) کا سلسلۂ ارتعاشات خصوصاً جنگی -

**Pica**, *n.* : پائیکا ( یہ ٹائپ کے حرفوں کی جسامت کا نام ہے ) -

**Picador**, *n.* : بلم سوار ( سانڈوں کی لڑائی میں ) -

**Picamar**, *n.* : کڑوا تیل جو لکڑی کے تارکول سے نکلتا ھے -

**Picaresque**, *a.* : ( فسانے کی وہ قسم ) جس میں بدمعاشوں کے کرتوت بیان ہوتے ھیں

**Picaroon**, *n.* & *v. i.* : (۱) بدمعاش - (۲) چور - (۳) بحری ڈاکو - (۴) ڈاکو یا ڈاکہ زن جہاز- (۵) بحری ڈاکہ زنی کرنا -

**Piccalilli**, *n.* : چٹنی ؛ کچومر ( کتری ہوئی ترکاری اور گرم مسالا ) -

**Piccaninny, pick-**, *n.* & *a.* : (۱) بچہ ( خصوصاً جنوبی افریقہ کے حبشیوں یا آسٹریلیا والوں کا ) - (۲) ننھا ؛ شیر خوار -

**Piccolo**, *n.* : چھوٹی بانسری -

**Pice**, *n.* : پیسہ ؛ تین پائی کا سکہ -

**Pichiciago**, *n.* : ایک چھوٹا سا جانور جو زمین کھود کر بل بناتا ھے ' یہ چلی (Chili) میں پایا جاتا ھے -

**Pick**, *n.* : (۱) کدال ؛ کدالی ؛ بیلچہ - (۲) کریدنی ؛ کونی -

**Pick**, *v. t.* & *i.* : (۱) کھودنا - (۲) زمین میں گڑھا کرنا - (۳) توڑنا ؛ نوچنا ؛ کھرچنا ؛ صاف کرنا - (۴) چننا ؛ چگنا - (۵) ٹھونگنا ؛ (عامیانہ) کھانا (لازم و متعدی ) - (۶) خلال کرنا - (۷) انتخاب کرنا : انتخاب میں احتیاط اور ذوق سے کام لینا ؛ چھانٹنا ؛ منتخب کرنا - (۸) الگ الگ کرنا ؛ تومنا -

*p. holes in* : عیب گیری کرنا ؛ خوردہ گیری کرنا ؛ عیب نکالنا ؛ رخنے نکالنا -

*p. one's words* : لفظوں کا صحیح انتخاب کرنا -

*p. one's way, steps* : کسی غلیظ یا خطرناک مقام میں احتیاط کے ساتھ رستہ اختیار کرنا -

*p. a lock* : قفل توڑنا ؛ چور کنجی سے قفل کھولنا ؛ قفل شکنی کرنا -

*p. and choose* : انتخاب میں بڑے احتیاط اور صحیح ذوق سے کام لینا -

*p. a quarrel with* : کسی سے جھگڑا کرنا ؛ جھگڑا مول لینا -

*p. and steal* : ( لازم ) چھوٹی موٹی چوری کرنا -

*p. oakum* : پرانی رسیوں کے بل کھولنا ( پہلے جیل خانوں میں قیدیوں سے یہ کام لیا جاتا تھا ) -

*p. (person's) pocket* : جیب کترنا ؛ جیب کاٹنا -

*p. to pieces* : ( مجازاً ) ٹکڑے کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ دھجیاں اڑانا ؛ پرخچے اڑانا -

*picklock* : (۱) قفل شکن ( شخص ) - (۲) قفل شکن (آلہ) -

*p.-me-up* : مفرح اور محرک پینے کی چیز ( نیز مجازاً ) -

*p. off* : (۱) توڑنا ؛ نوچنا - (۲) ایک ایک کو نشانہ بنانا -

*p. out* : (۱) چھانٹنا ؛ انتخاب کرنا ؛ اختیار کرنا ؛ امتیاز کرنا - (۲) معنی سمجھنا ؛ مطلب سمجھنا - (۳) پیانو کی کسی لے کو محض کنرس ہونے کی وجہ سے بجالینا ( یعنی ایک شخص پیانو بجانا نہیں جانتا لیکن اس کے کان میں رس ھے اس لیے کوئی سنی سنائی لے بجالیتا ھے ) -

*pickpocket* : گٹھ کترا ؛ جیب کترا -

*p.-thank* : ( قدیم ) خوشامدی ؛ چاپلوس ؛ کاسہ لیس -

*p.-up* : (۱) ( کھیل ) ایسے فریقوں کے درمیان کھیل جنھوں نے اپنے اپنے یاری یکے بعد دیگرے انتخاب سے حاصل کیے ھیں (۲) اٹھالینا ( خصوصاً کرکٹ کی گیند کا ) -

*p. up* : (۱) زمین کھودنا - (۲) لے لینا ؛ اٹھالینا - (۳) مضبوط پکڑلینا - (۴) حاصل کرنا ( فائدہ ' اطلاع ' معاش وغیرہ ) - (۵) گرتے گرتے سنبھل جانا - (۶) کسی کو اپنے ساتھ لے جانا یا گاڑی وغیرہ میں بٹھا کر لے جانا - (۷) کھوئی ہوئی چیز حاصل کرنا - (۸) شناسائی پیدا کرنا -

*p. up flesh* : بدن پر گوشت آنا ؛ مٹاپے یا فربہی کا پھر حاصل کرنا -

*p. up spirit* : صحت بحال ہونا ؛ مزاج بحال ہونا ؛ طبیعت شگفتہ ہونا -

*train stops to p. up passengers* : مسافروں کو بٹھانے کے لیے گاڑی ٹھیرتی ھے -

**Pick**, *n.* : چننا ؛ انتخاب ؛ پسند -

*the p.* : بہترین یا اعلیٰ ترین حصہ یا نمونہ -

**Pick-a-back** *adv.* : بردوش ؛ بدوش ؛ برپشت ؛ پیٹھ پر ( مثل گٹھڑی کے آدمی یا کوئی چیز ) -

**Pickax (e)**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) کدال ؛ کدالی - (۲) کدال یا کدالی سے کھودنا ( گڑھا ' زمین وغیرہ ) - (۳) کدال سے کام کرنا ؛ کدالی سے کام لینا -

*Pickelhaube*, *n.* : جرمن فوج کا انی دار خود -

**Picker**, *n.* : (۱) چننے والا ؛ انتخاب کرنے والا ؛ جمع کرنے والا ؛ اکٹھا کرنے والا- (۲) چننے ' جمع کرنے یا الگ کرنے کا آلہ یا مشین (زراعت ' کندائی ' معدنیات وغیرہ میں ) -

**Pickerel**, *n.* : چھوٹی (کم عمر) pike ( ایک قسم کی مچھلی ) -

**Picket**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) کھونٹا ؛ کھونٹی ؛ میخ ؛ کیل - (۲) ( تاریخ ) سولی - (۳) ( فوج ) طلایہ ؛ پکٹ ( نیز *piquet* اور *picquet* ) - (۴) ( عموماً جمع میں ) وہ لوگ جو فرداً فرداً یا اجتماعی حیثیت سے ہڑتال کے زمانے میں آدمیوں کو کام کرنے سے روکتے ھیں - (۵) کھونٹا گاڑنا ؛ میخ ٹھونکنا ؛ کیل گاڑنا ؛ پکٹ لگانا ؛ پہرہ دینا ؛ گشت کرنا ؛ ہڑتال کے زمانے میں آدمیوں کو کام سے روکنا -

*inlying p.* : اندرونی طلایہ ؛ اندرونی پہرہ ؛ وہ سپاھی جو کیمپ کے اندر رہ کر پولیس کا کام دیتے ھیں -

*outlying p.* : بیرونی طلایہ ؛ بیرونی پہرہ ؛ وہ سپاھی جو کیمپ سے باہر جاکر دشمن کا پتا لگاتے ھیں -

**Picking**, *n.* : (۱) چھانٹ ؛ چھانٹن ؛ کترن - (۲) پسند ؛ انتخاب ؛ چننا - (۳) ( جمع ) جو چیز چگنے کے لیے چھوڑدی جائے جیسے مثلاً گری پڑی یا بچی کھچی چیز - (۴) (جمع) چوری ؛ چھوٹی موٹی چوری - (۵) یافت ؛ فتوح ؛ بالائی آمدنی -

**Pickle**, *n.* & *v. t.* : (۱) اچار ؛ مربہ - (۲) تیزابی محلول اشیا کی صفائی کے لیے - (۳) شریر لڑکا - (۴) اچار ڈالنا ؛ اچار بنانا ؛ سرکے یا تیزاب میں ڈالنا - (۵) ( جہاز رانی ) ( کسی شخص کی کمر پر ) درے مارنے کے بعد نمک چھڑکنا -

**Picksome**, *a.* : باریک بین ؛ نازک مزاج ؛ نازک مذاق -

**Pickwick**, *n.* : سستا سگار -

**Pickwickian**, *a.* & *n.* : (۱) ( ایسا موقع ' مقام یا مذاق وغیرہ ) جو پک وک پیپرز (ڈکنز کے ناول ) میں دکھلایا گیا ہو - (۲) متعلق بہ مسٹر پک وک (ڈکنز کے ناول کا کردار)؛ متعلق بہ پک وک کلب -

(۳) پک وک کلب کا رکن ؛ شخص جس نے پک وک پیپرز کا گہرا مطالعہ کیا ہو -

*in a P. sense* : جس کا مفہوم محض الفاظ کے اعتبار سے نہ لینا چاہیئے -

**Picnic**, *n.* & *v. i.* : (۱) گھر سے باہر کسی مقام پر تفریحی کھانا پینا ؛ گوٹ - (۲) ایسے کھانے میں شریک ہونا ؛ گوٹ کرنا -

**picnicker**, *n.* : گوٹ کرنے والا ؛ تفریحی جلسے میں شریک ہونے والا -

**picnicky**, *a.* : (بول چال) گوٹ یا تفریحی جلسے کے مانند یا جس میں گوٹ وغیرہ کے سامان ہوں -

**Picot**, *n.* : بٹے ہوے تاگے کا چھوٹا سا حلقہ جو اکثر جھالر وغیرہ میں بنایا جاتا ہے ؛ تکمہ -

**Picotee**, *n.* : کارنیشن ( Carnation ) پھول کی ایک قسم جس کی پنکھڑیوں کا حاشیہ سیاہ ہوتا ہے -

**Picquet**, *n.* : دیکھو Picket -

**Picric**, *a.*, *P. acid* : یہ ایک زرد رنگ کی تلخ چیز ہے جو رنگائی جراحی اور بارود وغیرہ میں کام آتی ہے -

**Pict**, *n.* : شمالی برطانیہ کی ایک قدیم قوم -

**Pictish**, *a.* : متعلق بہ پکٹ -

**Pictograph**, *n.* : (۱) تصویر یا علامت جو تصویر نویسی میں استعمال کی جاے ؛ تصویری نشان ؛ تصویری علامت - (۲) تحریر جو اس خط میں لکھی گئی ہو ؛ تصویری تحریر -

**pictographic**, *a.* : تصویر نویسانہ ؛ تصویر نویسی کے متعلق -

**pictography**, *n.* : تصویر نویسی -

**Pictorial**, *a.* & *n.* : (۱) تصویری - (۲) مصور ؛ با تصویر - (۳) مصورانہ - (۴) مجلۂ مصور ؛ با تصویر رسالہ -

**pictorially**, *adv.* : مصورانہ طور پر ؛ تصویری حیثیت سے -

**Picture**, *n.* & *v. t.* : (۱) تصویر ؛ شبیہ ؛ نقش ؛ نگار - (۲) نقش و نگار ؛ مصوری ؛ تصویر کشی - (۳) حسین یا جمیل شے - *her hat is a p.* (۴) منظر - (۵) (مجازاً) خیالی تصویر - (۶) کامل مشابہ ؛ (کسی کا) ہم شکل ؛ شبیہ ؛ (کسی کا) مثنیٰ - (۷) مکمل یا کامل ترین نمونہ - (۸) ایسی تحریر یا بیان جو کسی واقعے یا منظر کا نقشہ کھینچ دے - (۹) (جمع میں) سینما - (۱۰) تصویر کھینچنا ؛ تصویر اتارنا - (۱۱) تصویرکشی کرنا - (۱۲) دل یا خیال میں تصویر کھینچنا - (۱۳) دلکش تحریر یا بیان میں ادا کرنا -

*come into the p.* : دلچسپ بننا -

*moving pp.* : متحرک تصویریں ؛ سینما -

*out of the p.* : نقطۂ بحث سے خارج ؛ غیر متعلق -

*p.-book* : تصویروں کی کتاب ؛ بچوں کی کتاب جس میں بکثرت تصویریں ہوتی ہیں -

*p.-card* : تصویری کارڈ ؛ تصویری تاش کا پتا (بادشاہ ، بیگم ، غلام) -

*p. gallery* : تصویر گھر ؛ چتر سال ؛ نگار خانہ -

*p. hat* : ایک قسم کی زنانہ ٹوپی جس میں شتر مرغ کے پر لگے ہوتے ہیں -

*p. palace, theatre, drome* : دارالتصویر ؛ دارالتمثیل جس میں متحرک تصویریں (سینما) دکھائی جاتی ہیں -

*p. postcard* : تصویری پوسٹ کارڈ ؛ وہ پوسٹ کارڈ جس پر کوئی تصویر بنی ہوئی ہو -

*p.-writing* : تصویر نویسی ؛ تصویری خط (جو قدیم زمانے میں استعمال ہوتا تھا) -

*she looks the very p. of health* : وہ صحت کی کامل تصویر ہے (یعنی اُس کی صحت اعلیٰ درجے کی ہے) -

*the pp.* : سینما -

**picturize**, *v. t.* : سینما کے لئے فلم بنانا -

**Picturesque**, *a.* : (۱) دلکش ؛ دل ربا ؛ دلفریب ؛ دلاویز - (۲) قابل تصویر - (۳) دلکش یا روشن (بیان وغیرہ) ؛ آنکھوں کے سامنے تصویر کھینچ دینے والا (بیان یا تحریر) -

**picturesquely**, *adv.* : دلکش طور پر -

**picturesqueness**, *n.* : دلکشی -

**Piddle**, *v. i.* : (۱) (قدیم) بے دلی سے کام کرنا ؛ سرسری طور سے کام انجام دینا - (۲) (بول چال یا بچوں کی بولی میں) پیشاب کرنا ؛ موتنا -

**Piddock**, *n.* : ایک قسم کی سیپی مچھلی جو چارے کے کام آتی ہے -

**Pidgin, pigeon**, *a.*, *P. English* : چینی انگریزی ؛ بگڑی ہوئی انگریزی جو چینی اپنے محاورے اور لہجے کے موافق بولتے ہیں (یہ ایک قسم کی کاروباری زبان ہے جو چینیوں اور فرنگیوں کے درمیان رائج ہے) -

**Pie**, *n.* : عق عق ؛ جنگلی کوا ؛ زاغ صحرائی -

*French p.* : فرانسیسی نیل کنٹھہ ؛ عق عق فرنساوی ؛ فرانسیسی عق عق ؛ ایک قسم کا ہدہد -

*rain-p* : برساتی عق عق ؛ ایک قسم کا ہدہد -

*sea-p.* : صدف‌گیر ؛ یہ ایک قسم کا پرندہ ہے جو ساحل بحر پر رہتا ہے -

*wood-p.* : صحرائی عق عق (ہدہد کی ایک قسم ہے) -

**Pie**, *n.* : پائی ؛ ایک قسم کا انگریزی کھانا ؛ اوپر آٹے کی پپڑی جمی ہوتی ہے اور اندر گوشت ، ترکاریاں ، پھل پکے ہوے ہوتے ہیں -

*apple-p.* : دیکھو Apple -

*bran p.* : یہ چوکر کا ٹب ہے اس میں کھلونے چھپے ہوتے ہیں ؛ عید میلاد کے موقع پر بچے اس میں سے کھلونے نکالتے ہیں اور خوش ہوتے ہیں -

*have a finger in the p.* : کسی معاملے میں (خواہ مخواہ) دخل رکھنا -

*mud p.* : دیکھو Mud -

*piecrust* : پائی کی قاب پر کی پپڑی -

*pieman* : پائی فروش -

*promises are like piecrust, made to be broken* : (ضرب المثل) وعدے پائی کی پپڑی کی طرح توڑنے کے لئے ہوتے ہیں ؛ وہ وعدہ ہی کیا جو وفا ہو -

**Pie**, *n.* & *v. t.* : (طباعت) (۱) ملے جلے ٹائپ کا ڈھیر ؛ (مجازاً) بے ترتیبی ؛ بدنظمی ؛ ہیرپھیر - (۲) ٹائپ ملا جلا دینا ؛ خلط ملط کر دینا -

*printers' p.* : ملے جلے ٹائپ کا ڈھیر -

**Pie**, *n.* : (اینگلو انڈین) پائی ؛ ایک آنے کا بارھواں حصہ -

**Piebald**, *a.* : (۱) ابلق (خصوصاً گھوڑا) ؛ چتلا ؛ چت کبرا - (۲) (مجازاً) بوقلموں ؛ رنگ برنگ ؛ متنوع (حیثیت یا مزاج وغیرہ میں) -

**Piece**, *n.* : (۱) ٹکڑا ؛ قطعہ ؛ حصہ ؛ پرزہ - (۲) قطعۂ (اراضی) - (۳) علاحدہ جز (کسی شے کا) - (۴) مقررہ مقدار (دیواری

کافذکی = ۱۲ گز اور ململ کی = ۱۰ گز ) - (۵) ( شراب کا ) پیپا -
(۶) نمونہ ؛ مثال ؛ بانگی ( مثلاً *fine p. of painting* ) -
( ۷ ) تھان - ( ۸ ) توپ ؛ بندوق ؛ طپنچہ ؛ تفنگ - ( ۹ ) مہرہ ؛
شطرنج کا مہرہ - ( ۱۰ ) سکہ - ( ۱۱ ) تصویر ؛ شبیہ - ( ۱۲ )
مختصر ادبی تحریر ؛ مختصر تحریری نغمہ - ( ۱۳ ) ڈراما ؛ ناٹک -

*a fine p. of painting.* : نقاشی کا عمدہ نمونہ -

*a p. of goods* : ( مزاحاً ) شخص ؛ بچہ یا عورت -

*a p. of impudence* : شوخ چشمی کا نمونہ -

*a p. of* one's *mind* : بے لاگ رائے ؛ اصلی رائے ؛ جھڑکی ؛ ڈانٹ ڈپٹ -

*broken to pp.* : شکستہ ؛ جس کے ٹکڑے ہو گئے ہوں -

*in pp.* : ( ۱ ) ٹکڑے ٹکڑے ؛ پارہ پارہ - ( ۲ ) شکستہ ؛ ٹوٹا پھوٹا -

*of a p.* : ایک قسم کا ؛ ایک ذات ؛ یکساں ؛ ملتا ہوا -

*paid by the p.* : جس کو کام کے لحاظ سے اجرت ملے -

*pick up the pp.* : ( یہ فقرہ گرے ہوئے لڑکے سے کہتے ہیں ) یونٹی مر گئی ؛ پیسہ گرا -

*p.-goods* : تھان ؛ کپڑے کے تھان -

*p. of eight* : آٹھ ریال ( *reals* ) کا سکہ ؛ ہسپانی ڈالر -

*p. of work* : کام

*p.-work* : ٹھیکے کام ؛ اُجرتی کام ؛ اُجرت کا کام -

**Piece**, *v. t.* : ( ۱ ) جوڑنا ؛ ملانا ؛ جوڑ ملانا - ( ۲ ) کاتنے میں تاگے ملانا ۔ تاگے جوڑنا ؛ تاگوں کے سرے ملانا ؛ گرہ لگانا - ( ۳ ) سلسلہ ملانا ؛ جوڑ بٹھانا - ( ۴ ) تکملہ کرنا ؛ جوڑنا ؛ کمی پوری کرنا - ( ۵ ) ( *p. out* ) منتشر اجزا کو ملا کر ( قصہ ) بنانا یا ( نظریہ ) قائم کرنا یا ( شہادت کا سلسلہ ) بہم پہنچانا - ( ۶ ) باہم ملانا ؛ وصل کرنا ؛ جوڑ لگانا ؛ پیوند لگانا -

**piecer**, *n.* : ٹوٹے ہوئے تاگوں ، جوڑ ملانے والا -

*Piece de resistance*, *n.* : ( فرانسیسی ) بہترین قاب ؛ دستر خوان کا بہترین کھانا ؛ ( مجازاً ) کسی مجموعے یا سلسلے وغیرہ کی سب سے اہم یا خاص چیز -

**Piecemeal**, *adv. a. & n.* : ( ۱ ) جزواً ؛ جز جز ؛ ٹکڑے ٹکڑے ؛ الگ الگ ؛ تھوڑا تھوڑا ؛ بتدریج ؛ رفتہ رفتہ - ( ۲ ) بڑوں سے مرکب - ( ۳ ) تھوڑا تھوڑا یا بتدریج کیا ہوا - ( ۴ ) ٹکڑا ؛ جز ( جیسے *by p.* ) -

*by p.* : ٹکڑے ٹکڑے ؛ جزواً ؛ تھوڑا تھوڑا -

**Pied**, *a.* : رنگ برنگ ؛ بو قلموں ؛ پچ رنگا ؛ چت کبرا -

*Pied a terre*, *n.* : تلوے کا آرام ؛ عارضی قیام ؛ ذرا کے ذرا ٹھیرنے کا ٹھکانا -

**Pier**, *n.* : ( ۱ ) بند ؛ پشتہ ( پانی یا لہروں سے روکنے کے لئے ) - ( ۲ ) پل ساحل سے سمندر میں ( جہاز سے اُترنے کے لئے نیز سیر کے لئے ) ؛ گودی - ( ۳ ) ستون ؛ پیلپا ؛ پیلپایہ ؛ کوم ؛ کھمبا - ( ۴ ) دروازوں یا کھڑکیوں کا درمیانی حصۂ عمارت -

*p.-glass* : آئینہ کا بڑا قطعہ جو پہلے دروازوں یا کھڑکیوں کے درمیانی حصۂ عمارت میں لگایا جاتا تھا

**pierage**, *n.* : بند پر جانے کا محصول -

**Pierce**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) چبھنا ؛ چبھونا - ( ۲ ) چھیدنا ؛ برمانا ؛ سالنا ؛ بیندھنا - ( ۳ ) گھسنا ؛ پیٹھنا ؛ توڑنا - ( ۴ ) اثر کرنا ؛ سرایت کرنا ؛ گھس جانا ( دل میں - ( ۵ ) تہ کو پہنچنا ؛ کنہ کو پہنچنا -

**piercingly**, *adv.* : شدت سے ؛ تیزی سے ؛ چبھتے ہوئے -

**Pierian**, *a.* : ( ۱ ) پیریائی ؛ متعلق بہ پیریا ( واقع تھسلی جو علوم و فنون کی دیویوں کے مسکن کی حیثیت سے مشہور ہے ) - ( ۲ ) جس کا تعلق شعر و سخن سے ہو -

**Pierrot**, *n* (fem. *pierrette*) : ( فرانسیسی ) ( ۱ ) خاموش نقل کا ایکٹر - ( ۲ ) ایک چلتا پھرتا گویا یا تماشا کرنے والا جو رنگ برنگ کا ڈھیلا ڈھالا لباس پہنے اور منہ پر سفیدہ ملے ہوتا ہے -

*Pieta*, *n.* : حضرت مریم کی تصویر یا مورت جس میں حضرت عیسیٰ کی لاش ان کی گود میں ہوتی ہے -

**Pietism**, *n.* : ( ۱ ) سترھویں صدی عیسوی میں اسپینر کی یہ تحریک کہ کلیسائے لوتھری میں تقویٰ اور پر خلوص عبادت کا احیا کیا جائے - ( ۲ ) تقویٰ ؛ تقوے کا اظہار یا دکھاوا -

**pietist**, *n.* : اسپینر کی جماعت کا رکن ؛ تحریک تقویٰ کا حامی ؛ پر جوش مذہبی شخص -

**pietistic(al)**, *aa.* : متعلق بہ حامیء تقویٰ -

**pietistically**, *adv.* : اظہار تقویٰ کے طور پر -

**Piety**, *n.* : ( ۱ ) تقویٰ ؛ تقدس ؛ پارسائی ؛ خدا پرستی ؛ خدا ترسی - ( ۲ ) ( قدیم ) سعادت مندی -

**Piezometer**, *n.* : دباؤ پیما -

**Piffle**, *v. i. & n.* : ( ۱ ) ( عامیانہ ) بے دلی یا بے پروائی سے کوئی کام کرنا ؛ یاوہ گوئی کرنا ؛ ہرزہ سرائی کرنا ؛ واہی تواہی باتیں کرنا - ( ۲ ) ہرزہ سرائی ؛ بکواس ؛ بے مزہ یا بے نتیجہ گفتگو -

**piffler**, *n.* : ہرزہ سرا ؛ نکما ؛ مہمل شخص -

**piffling**, *a.* : لغو ؛ مہمل ؛ نکما -

**Pig**, *n. & v. i. & t.* : ( ۱ ) سور ؛ خوک ؛ خنزیر - ( ۲ ) لحم خنزیر ؛ سور کا گوشت ( کھانے کا ) - ( ۳ ) میلا کچیلا ؛ گندہ ؛ غلیظ شخص - ( ۴ ) ( بول چال ) حریص ؛ لالچی - ( ۵ ) چڑ چڑا ؛ خود سر ؛ خود رائے شخص - ( ۶ ) دق کرنے والا ؛ ناگوار خاطر شخص - ( ۷ ) لوہے کا مستطیل ٹکڑا ؛ کسی اور دھات کا کتابی سانچہ ؛ سیسے کا ڈلا - ( ۸ ) نارنگی کی قاش ؛ رنگترے کی پھانک - ( ۹ ) ( سورنی کا ) بچے دینا یا جننا - ( ۱۰ ) سوروں کی طرح گڈ مڈ ہو کے ایک جگہ رہنا ( نیز *p. it* ) -

*bring* one's *pp. to a fine, a pretty, the wrong, market* : ( طنزاً ) کسی منصوبے میں ناکام رہنا -

*buy a p. in a poke* : بے دیکھے بھالے سودا کرنا ؛ اٹکل پچو سودا کرنا ؛ پانی میں بھینس اور اوپر مول کرنا -

*guinea-p.* : دیکھو Guinea -

*pigheaded* : خود سر ؛ ضدی ؛ گاودی -

*pigheadedly* : خود سری سے ؛ حماقت سے -

*pigheadedness* : خود سری ؛ گاؤدی پن -

*p.-iron* : لوہے کا ڈلا جو بھٹی میں سے نکل کر مستطیل کی شکل میں جم جاتا ہے -

*p.-jump* : گھوڑے کی چوکڑی

*pignut* : جوز ارضی -

*pigskin* : سور کا کمایا ہوا چمڑا ؛ ( عامیانہ ) زین ؛ کاٹھی -

*pp. might fly* : ( حیرت و استعجاب یا یقین نہ لانے کا کلمہ )

کہیں گولر میں پھول آتا ھے ؛ کہیں چڑیا دودھ دیتی ھے -

*pigsticker* : (۱) سور کا شکاری - (۲) بڑپھلا جیبی چاقو -

*pigsticking* : سور کا شکار ( برچھیوں سے ) ؛ خنزیر کشی -

*pigsty* : سور خانہ ؛ ( مجازاً ) گندی اور غلیظ جھونپڑی -

*p.'s wash, pigwash* : شراب خانے یا باورچی خانے کا دھوون جس کو سور پیتے ھیں -

*pigweed* : ایک قسم کی نبات جو سور کھاتے ھیں -

*please the pp.* : (مزاحاً بجاے please God ) انشاءاللہ؛ اگر خدا نے چاھا -

**piggish**, *a.* : (۱) خنزیری - (۲) خوک صفت ؛ خوک وش ؛ خوک و شانہ - (۳) خود سر ؛ ضدی ؛ خود راے - (۴) خود غرض - (۵) کمینہ ؛ پاجی - (۶) غلیظ ؛ ناپاک -

**piggishly**, *adv.* : خود سری سے ؛ خود غرضی سے ؛ کمینہ پن سے وغیرہ -

**piggishness**, *n.* : خوک صفتی ؛ خوک وشی ؛ خود سری ؛ خود غرضی ؛ غچپلی پن ؛ کمینہ پن -

**piglet, pigling**, *nn.* : سور کا بچہ -

**piglike**, *a.* : خوک صفت ؛ خوک وش -

**Pigeon**, *n.* & *v. t* : (۱) کبوتر - (۲) سادہ لوح ؛ بھولا ؛ بے وقوف جو آسانی سے دھوکے میں آ جاے - (۳) دھوکے سے کسی کا مال اُڑا لینا -

*carrier-p, homing p.* : قاصد کبوتر ؛ پیغام بر کبوتر -

*clay p.* : مٹی کی تشتری یا ٹکیا جو نشانہ لگانے کے لئے کل کے ذریعے ھوا میں اُڑائی جاتی ھے -

*p.-breast* : ( انسان کا ) محدب بد وضع سینہ -

*p.-breasted* : محدب بد وضع چھاتی والا ( شخص ) -

*pigeongram* : وہ پیغام جو کبوتر کی معرفت بھیجا جاے -

*p. English* : دیکھو Pidgin -

*p.-hole* : (۱) دیوار میں موکھا یا سوراخ یا کابک کا دروازہ جہاں کبوتر سستانے کو بیٹھ جاتا ھے ؛ کبوتر چھید ؛ کبوتر کا سوراخ - (۲) میز یا الماری میں چھوٹے چھوٹے خانے ( کاغذ وغیرہ رکھنے کے لئے ) (۳) کاغذات وغیرہ ان خانوں میں رکھنا - (۴) کسی معاملے کو آئندہ غور کے لئے ملتوی کر دینا - (۵) آئندہ کے لیے دماغ میں محفوظ رکھنا -

*p. pair* : (۱) توام لڑکا اور لڑکی - (۲) لڑکا اور لڑکی ؛ صرف دو ھی بچے ( کسی کی اولاد ) -

*p.'s milk* : (۱) چوگا ( کبوتر جو اپنے بچوں کو کھلاتا ھے ) - (۲) چڑیا کا دودھ (فرضی شے جس کے لانے کے لئے بچوں کو بھیجا جاتا ھے) -

*pluck a p.* : کسی کو موس لینا یا لوٹ لینا ؛ (بے وقوف بنا کر) مال اُڑا لینا -

**Pigeonry**, *n.* : کبوتر خانہ -

**Piggery**, *n.* : (۱) پرورش گاہ خوکاں ؛ سور سال - (۲) سور خانہ - (۳) میلی کچیلی گندی جگہ - (۴) سور پن ؛ خود سری ؛ کمینہ پن وغیرہ -

**Piggy**, *n.* : سور کا بچہ -

*p.-wiggy* : (۱) (بچوں کا محاورہ ) گندہ بچہ ؛ غلیظ بچہ - (۲) ایک قسم کا کھیل -

**Pigment**, *n.* : رنگنے کا رنگ ؛ رنگ سازی کا ملونا ؛ نسیج کا قدرتی رنگ -

**pigmental, pigmentary**, *aa.* : رنگ سازی کے ملونے کے متعلق ؛ رنگ دار -

**Pigmy** : دیکھو Pygmy -

**Pigtail**, *n.* : (۱) تمباکو جٹی ؛ تمباکو کی بٹی ؛ تمباکو کی بتی - (۲) چوٹی ؛ چٹیا ( خصوصاً چینیوں کی ) -

**pigtailed**, *a.* : چوٹی دار ؛ چٹیا والا -

**Pike**, *n.* & *v. t* : (۱) نیزہ ؛ برچھا ؛ برچھی ؛ بلم - (۲) ( مقامی ) کدال ؛ کدالی - (۳) [ لیک دسٹرکٹ ( Lake district ) کے پہاڑوں کے ناموں میں ] نکیلی چوٹی - (۴) برچھی سے مارنا ؛ برچھی بھونکنا - (۵) ایک قسم کی کھاؤ مچھلی جو میٹھے پانی میں رھتی ھے ( غالباً P.-fish کا مخفف ) -

*p.-fish* : ایک قسم کی مچھلی جس کی تھوتھنی نکیلی ھوتی ھے اور میٹھے پانی میں رھتی ھے -

*pikeman* : کان کنی کا مزدور جو کدال سے کام کرتا ھے -

**Pike**, *n.* : (۱) دروازہ یا روک جہاں چنگی وصول کی جاتی ھے ؛ چنگی دروازہ ؛ چنگی روک - (۲) چنگی - (۳) چکری دار دروازے کی سڑک -

*pikeman* : دربان ؛ محصولی چوکی کا چوکی دار -

**Pikelet**, *n.* : چاے کیک ؛ وہ چھوٹی گول کیک جو چاے کے ساتھ کھائی جاتی ھے -

**Pikestaff**, *n.* : ڈانڈ ؛ نیزے کی چھڑ -

*plain as a p.* : بالکل صاف اور صریح ؛ بدیہی -

**Pilaster**, *n.* : دیواری ستون ؛ ایک چوکور ستون جو دیوار میں ھوتا ھے اور اس کی چوڑائی کا کچھ حصہ دیوار سے باھر نکلا ھوتا ھے -

**Pilau, -aw, -aff**, *n.* : پلاؤ -

**Pilch**, *n.* : فلالینی غلاف ؛ فلالین کا تکونی غلاف جس میں بچے کو لپیٹ دیتے ھیں -

**Pilchard**, *n.* : یہ ایک چھوٹی سی سمندری مچھلی ھے جو ھیرنگ سے مشابہ ھوتی ھے -

**Pilcorn**, *n.* : پل کارن ؛ یہ ایک قسم کی جئی ھے جس میں بھوسی دانے سے چسپاں نہیں ھوتی -

**Pile**, *n.* & *v. t.* : (۱) نکیلی چھڑی ؛ نوک دار لکڑی - (۲) لوھے کا بھاری شہتیر جو پل وغیرہ کے سہارے کے لیے دریا کی تہ وغیرہ میں عموداً گاڑ دیا جاتا ھے - (۳) ستون یا کھمبے لگانا ؛ کھمبے گاڑنا ؛ کھمبوں سے سہارا دینا -

*p.-driver* : کھمب گاڑ ؛ یہ ایک مشین ھے جس کے ذریعے شہتیر گاڑے جاتے ھیں -

**Pile**, *n.* : (۱) ڈھیر ؛ انبار ؛ تودہ - (۲) ( بول چال ) دولت کا ڈھیر ؛ دولت - (۳) بڑی شاندار عمارات یا سلسلۂ عمارت (۴) چتا - (۵) مختلف دھاتوں کی تختیوں کا سلسلہ ایک پر ایک جس سے برقی رو نکلتی ھے -

*funeral p.* : چتا -

*make a p., make one's p.* : دولت کمانا -

**Pile**, *v. t* : (۱) ( اکثر up اور on کے ساتھ ) ڈھیر لگانا ؛ انبار لگانا ؛ اکٹھا کرنا ؛ جمع کرنا - (۲) پاٹنا ؛ بھرنا ؛ معمور کرنا -

*p. arms* : بندوقیں جوڑ کر کھڑی کرنا ( اس طرح کہ کندے زمین

پر اور سرے ایک دوسرے سے گتھے ہوے ) -

*p. it on* : غلو کرنا ؛ مبالغہ کرنا -

*p. up* : ( کسی جہاز کو ) خشکی پر چڑھا دینا -

*p. up ( on ) the agony* : دردناک بیان میں شدت پیدا کرنا -

**Pile**, *n.* : (قدیم) سکے کی پشت؛ سکے کا اُلٹا رخ یا رخ معکوس-

*cross or p.* : پٹ یا چت -

**Pile**, *n.* : (۱) اون ؛ بھیڑ کی اُون ؛ ملائم بال ؛ رواں - ( ۲ ) قالین مخمل وغیرہ پر کارواں- (۳) قالین پر کارواں یا ملائم ریشہ جو بننے کے بعد بنا یا جاتا ھے •

*tow, three -p. carpet* : دو ریشئی یا سہ ریشئی قالین -

**pily**, *a.* : روئیں دار؛ بال دار -

**Pile**, *n.* : (۱) مسا ؛ مسّا - (۲) ( جمع ) بواسیر -

*pilewort* : ایک پودے کا نام جو ایک زمانے میں بواسیر کا علاج سمجھا جاتا تھا -

**Pilfer**, *v. t & i.* : چرانا ( خصوصاً چھوٹی یا معمولی چیزوں کا ) ؛ چوری کرنا

**pilferage**, *n.*: چوری ؛ چوٹا پن -

**pilferer**, *n.* : چور ؛ چوری کرنے والا -

**Pilgarlic**, *n.* : ( قدیم ) (۱) گنجا سر - (۲) گنجا ( آدمی ) -

**Pilgrim**, *n. & v. i.*: (۱) حاجی؛ زائر؛ جاتری- (۲) مسافر ؛ سیاح- (۳) حج ؛ زیارت یا جاترا کرنا ؛ سیر و سیاحت کرنا -

*P. Fathers* : (Puritans) وہ انگلستانی طبقۂ مذھبی کے لوگ جنھوں نے سنہ ۱۶۲۰ء میں پلائی متھ اور مساچو سیٹ کی بنیاد ڈالی تھی -

*The Pp. of Great Britain, of the U.S.*: یہ دو انجمنیں ھیں جو انگلستان اور امریکہ کے درمیان دوستانہ تعلقات پیدا کرنے کے لیے قائم کی گئی تھیں -

**pilgrimize**, *v.i.* : حاجی؛زائر یا جاتری ہونا؛ مسافر یا سیاح ہونا-

**Pilgrimage**, *n &v. i.* : (۱) حج؛ زیارت ؛ جاترا - (۲) سفر حج یا زیارت - (۳)(مجازاً) سفر حیات- (۴) حج ؛ زیارت یا جاترا کو جانا -

**Piliferous**, *a.* : (نباتیات) (۱) بال دار ؛ مو دار ؛ بالوں والا - (۲) موسر ؛ موبر -

**piliform**, *a* : شعر پیکر ؛ بال صورت ؛ بال کی شکل کا -

**Pill**, *n. & v.t.* : (۱) حب؛ گولی؛ قرص (دوا کی)- (۲) (مجازاً) ایسی بات جو ناگوار ' نا قابل برداشت یا موجب ذلت ھو اور سہنی پڑے- (۳) (مزاحاً یا عامیانہ) گولی مثلاً بندوق یا تمنچے وغیرہ کی گولی ' توپ کا گولہ ' ٹینس کی گیند - (۴) (جمع) بلیرڈ - (۵) (عامیانہ) کالی گوٹی ڈالنا' جو کلب وغیرہ کے ارکان کے انتخاب میں رد کرنے کی علامت ھے) یعنی ھزیمت یا شکست دینا -

*a p. to cure an earthquake* : ادھوری تدبیر -

*gild the pill* : ناگوار حقیقت کو خوشگوار انداز سے پیش کرنا -

*p. - box.* : (۱) گولیوں کی گول ڈبیا ؛ (مزاحاً) چھوٹی سی گاڑی؛ چھوٹا سا مکان- (۲) - (فوجی) چھوٹا ننھا' خصوصاً زمین دوز قلعہ-

*pillwort* : ایک قسم کا پانی کا پودا جس میں پھول نہیں آتے-

*swallow the p., a bitter p.*: ذلت گوارا کرنا ؛ تلخ گولی نگلنا ؛ کڑوی گولی کھانا -

**Pill**, *v. t.* : ( قدیم ) (۱) لوٹنا ؛ لوٹ مار کرنا ؛ لوٹ مچانا - (۲) (مقامی) چھیلنا ؛ چھلکا اُتارنا -

**Pillage** *n. &v. t.* : (۱) لوٹ ؛ لوٹ مار ؛ لوٹ کھسوٹ ؛ تاخت و تاراج- (۲) (خصوصاً فوجی) مال غنیمت؛لوٹ کا مال- (۳) لوٹنا ؛ کھسوٹنا ؛ لوٹ مار کرنا ؛ لوٹ مچانا ؛ تاخت و تاراج کرنا ؛ غارت گری کرنا -

**pillager**, *n.* : لٹیرا ؛ تاخت و تاراج کرنے والا -

**Pillar**, *n. &v. t.*: ( ۱ ) منارہ ؛ ستون؛ کھم؛ کھمبا ؛ پیلپایہ ؛ ( ۲ ) ( مجازاً ) بہت بڑا حامی ؛ معاون ؛ معین ؛ رکن ( جیسے *a p. of the Church*)- (۳)ھوا یا پانی کا استوانہ سا جو بعض اوقات سیدھا کھڑا ھو جاتا ھے - (۴) کوٹھے کا ستون جو کان کھودتے وقت سہارے کے لیے چھوڑ دیا جاتا ھے - ( ۵ ) کھمبوں سے سہارا دینا ؛ تقویت پہنچانا -

*driven from p. to post* : ایک مقام یا جماعت سے دوسرے مقام یا جماعت کے پاس التجا لیے پھرنا ' جگہ جگہ سے راندہ جانا -

*p. - box* :- ڈاک کا ستون جو اندر سے خالی ھوتا ہے؛صندوق خطوط -

**pillaret**, *n.* : چھوٹا کھمبا یا ستون ؛ ستونچہ -

**Pillion**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) زنانہ زین - (۲) پچھلی زین یا کاٹھی ( زین کے پچھلے حصے میں ایک گدی لگادی جاتی ھے جو عموماً عورت کے لیے ھوتی ھے ) ؛ موٹر سائیکل کی پچھلی نشست -

**Pilliwinks**, *n.* : ( تاریخ ) آلۂ عقوبت انگلیوں کے لیے ؛ انگلی شکنجہ -

**Pillory**, *n. & v. t.*: (۱) لکڑی کا شکنجہ جس میں سر اور ھاتھوں کے لیے سوراخ ھوتے ھیں اس میں خطا کار کو عام تذلیل و تشہیر کے لیے کس دیا جاتا ھے - ( ۲ ) اس شکنجے میں کسنا - (۳) عام طور پر تذلیل اور تشہیر کرنا -

**Pillow**, *n. & v. t. & i.* : (۱) تکیہ؛ بالش- (۲) (صناعتی)تکیہ نما ٹیکن یا سہارا یا لکڑی کا کندا - (۳) تکیے پر ( سر ) دھرنا ؛ تکیوں کا سہارا دینا -

*p. - case, - slip* : تکیے کا غلاف -

*p. - fight* = Bolster - fight

*take counsel of one's p.* : کسی اھم معاملے پر غور کرتے کرتے سو رھنا ؛ کسی معاملے کے سوچنے میں ایک رات لگانا -

**pillowy**, *a.* : تکیہ صفت ؛ جس سے تکیے جیسا آرام ملے -

**Pilose, - ous**, *aa.* : بال دار؛بال والا ؛ روئیں دار ؛ شعری -

**pilosity**, *n.* : روئیں داری -

**Pilot**, *n. &v. t.* : (۱) ماھر جہاز رانی - (۲) (قدیم) جہاز ران - (۳) (ھوائیات) طیارہ باز ؛ طیارہ بازی کا ماھر - ( ۴ ) ( مجازاً ) ھادی ؛ رھبر ؛ رھنما (خصوصاً صید و شکار میں)- ( ۵ ) رھنمائی کرنا ؛ جہاز رانی کی خدمت انجام دینا -

*drop the p.* : قابل اعتماد مشیروں سے رو گردانی کرنا -

*p. cloth* : ایک طرح کا نیلا اُونی کپڑا جو جہاز ران کے کوٹ بنانے میں کام آتا ھے -

*p. engine* : طلایہ انجن؛ وہ انجن جو ایسی ریل سے قبل بھیجا جاتا ھے جس میں خاص لوگ سوار ھوتے ھیں تاکہ دیکھ لے کہ رستہ صاف ھے یا نہیں -

*p. - fish* : ایک قسم کی چھوٹی سی مچھلی جو جہاز کے ساتھ ساتھ رھتی ھے -

*p. - jacket* : جہاز ران کا چھوٹا ڈھیلا ڈھالا کوٹ -

**pilotage**, *n.* : رھنمائی یا فن جہاز رانی کی خدمت ؛ فن

ھرا بازی یا جہاز رانی کا عمل ؛ فن جہاز رانی یا ھرا بازی کا معاوضہ -

**pilotless**, *a.* : بے رھنما ؛ بغیر ماھر جہاز رانی -

**Pilule, pill** -, *n.* : چھوٹی گولی یا حب -

**pilular**, *a.* : گولی یا گولیوں کا یا اس سے متعلق -

**pilulous**, *a.* : گولی نما ؛ حب نما ؛ حب صفت ؛ بہت چھوٹا -

**Pimelode**, *n.* : ایک قسم کی امریکن مچھلی جو دریاؤں میں رھتی ھے -

**Pimento**, *n.* : (۱) پائی منٹو ایک قسم کا چھوٹا ' گول ' خشک اور خوشبو دار پھل ؛ فلفل جمیکا - (۲) اس کا درخت -

**Pimp**, *n. & v. i.* : (۱) قرم ؛ قرم ساق ؛ قلتبان ؛ بھڑوا ؛ کٹنا ؛ دیوث ؛ دلال ؛ کٹنی ؛ قطامہ - (۲) قرم ساقی کرنا ؛ کٹنا پا کرنا -

**Pimpernel**, *n.* : ایک چھوٹا سا بارہ ماسی پودا جو کھیتوں یا اُفتادہ زمینوں پر ھوتا ھے اس کے پھول قرمزی نیز نیلگوں اور سفید ھوتے ھیں -

**Pimping**, *a.* : (۱) چھوٹا ؛ حقیر ؛ کم مایہ - (۲) بیمار سا ؛ ناتوان -

**Pimple**, *n* : پھنسی ؛ پھوڑا ؛ پھڑیا ؛ دنبل ؛ ددوڑا ؛ مہاسا -

**pimpled**, *a.* : دنبلی ؛ پھنسیلا ؛ پھنسیوں یا مہاسوں والا -

**pimply**, *a.* : دنبلی ؛ پھنسیوں یا مُہاسوں بھرا -

**Pin**, *n.* : (۱) پن ؛ آل پن - (۲) کُھونٹی ؛ میخ ؛ کیل - (۳) چھوٹا پیپا $4\frac{1}{2}$ گیلن کا - (۴) (سارنگی وغیرہ کی) کُھونٹی - (۵) چٹخنی ؛ بلی - (۶) (جمع ' بول چال) ٹانگیں جیسے (*quick on his pp.*) -

*belaying -p.*: لپیٹن ؛ لپیٹنے کی میخ ؛ وہ میخ وغیرہ جس سے رسی باندھتے ھیں -

*drawing -p.*: نقشے کی پن ؛ وہ پن جس کے ذریعے نقشے کا کاغذ نقشے کی میز سے چسپاں کیا جاتا ھے -

*hairpin* : بال آلپن ؛ وہ پن جو بالوں کو ٹھیک طور پر جمانے کے لیے استعمال کی جاتی ھے -

*I don't care a p.*: مجھے مطلق پروا نہیں -

*ninepin* : یہ ایک کھیل کا نام ھے -

*pincushion* : پن گدی ؛ پن دانی -

*p. -feather* : پرند کے بچے کا پر جسے پوری نشوونما نہ ھوئی ھو ' کچا پر -

*p. -fire cartridge* : پنی کارتوس ' پن سے چلنے والا کارتوس -

*p. -head* : پن کا سرا ؛ (مجازاً) بہت چھوٹی سی چیز -

*p. -hole* : سوراخ جو کھونٹے یا کیل سے بنا یا جائے یا جس میں کھونٹا یا کیل ٹھیک بیٹھ جائے -

*p. -money* : سالانہ رقم جو عورتوں کو لباس وغیرہ کے اخراجات کے لیے دی جاتی ھے ؛ میوہ خوری کا خرچ ؛ بیوی کا ذاتی خرچ ؛ وہ رقم جو زوجہ کو اُس کے ذاتی اخراجات کے لیے دی جاتی ھے ؛ پاندان کا خرچ -

*p. -prick* : (مجازاً) خفیف تکلیف یا ایذا رسانی -

*pintail* : ایک قسم بطخ نیز تیتر کی جن کی دم نکیلی ھوتی ھے -

*p. -wheel*: = catterine-wheel

*pp. and needles* : سنسناھٹ (جسم کے کسی عضو میں) -

*split p.*: دھات کی پچر -

*thole p.*: نصابی پن ؛ یہ ایک پن ھے جو جہاز کے بالائی کنارے میں لگی ھوتی ھے اور چپو کے لیے ٹیک کا کام دیتی ھے -

**Pin**, *v. t.* : (۱) پن لگانا ؛ پن یا پنوں سے جوڑنا - (۲) میخ یا برچھی وغیرہ سے چھونا یا آر پار کرنا - (۳) مضبوط پکڑے رھنا ؛ (کسی آدمی یا جانور کو دیوار یا کونے وغیرہ میں) اڑائے رکھنا اور جانے نہ دینا - (۴) پابند کرنا (کسی شخص کو وعدہ وغیرہ کا) - (۵) محصور کرنا (سلاخوں یا جنگلے سے) ؛ بند کرنا -

*p.* one's *faith on* (person &c) : (کسی پر) کا ملا اعتماد رکھنا ؛ اعتقاد رکھنا یا یقین رکھنا (کسی دوا وغیرہ پر) -

*p. up* : (تعمیر) اڑواڑ لگانا ؛ سہارا لگانا ؛ آڑ لگانا ؛ تھونی لگانا -

**Pinafore**, *n.*: بچوں کے لباس کے اُوپر کا کوٹ جو کپڑوں کی حفاظت کے لیے پہنا دیا جاتا ھے ؛ بالا پوش -

**pinafored**, *a.* : (وہ بچہ) جو بالاپوش پہنے -

**Pinaster**, *n.* : ایک قسم کا دیودار جو جنوب مغربی یوروپ میں ھوتا ھے -

*Pince-nez*, *n.*: بینی گیر عینک یا چشمہ -

**Pincers**, *n.* (pl. also *a pair of pp.*) - دسپنا؛ موچنا ؛ سنسی -

*Pincette*, *n.*: چمٹی ؛ موچنی ؛ چھوٹی سنسی -

**Pinch**, *n.* : (۱) چٹکی ؛ چیونٹی - (۲) (مجازاً) تنگی ؛ تکلیف (خصوصاً احتیاج یا افلاس کی) ؛ درد - (۳) چٹکی بھر (جیسے (*a. p. of salt*) - (۴) نازک موقع -

*at p.*: نازک وقت پر ؛ تنت پر -

**Pinch**, *v. t. & i.*: (۱) چٹکی لینا - (۲) (مجازاً) تکلیف ھونا (بھوک ' سردی وغیرہ کی) - (۳) تکلیف دینا ؛ دکھ دینا ؛ کاٹنا (مثلاً جوتے کا) - (۴) بجبر وصول کرنا (روپے کا) ؛ اینٹھنا (روپیہ) - (۵) تخفیف یا کمی کرنا (غذا دینے میں) - (۶) کنجوسی کرنا ؛ خست کرنا - (۷) ایڑ لگانا (گھوڑے کو شرط میں) - (۸) نوچنا (کونپل وغیرہ کا) - (۹) (جہاز کو) ھوا کے رخ چلانا - (۱۰) (عامیانہ) چرانا ؛ لوٹنا - (۱۱) گرفتار کرنا ؛ حراست میں رکھ لینا -

*pinched with cold* : سردی سے ٹھٹھر کر -

*that is where the shoe pinches* : یہ مقام ھے جہاں سے جوتا کاٹتا ھے یعنی یہ مصیبت یا تکلیف ھے -

**Pinchbeck**, *n. & a.*: (۱) تانبے اور جست کا ملاؤ ؛ جھوٹا سونا - (۲) جھوٹا ؛ نقلی ؛ مصنوعی ؛ بناوٹی -

**Pindari**, *n.*: - پنڈاری (سترھویں' اٹھارویں صدی کا ھندوستانی ڈاکو)

**Pindaric**, *a. & n.*: (۱) منسوب بہ شاعر یا مثال یونانی پندار ؛ پندار کے انداز میں لکھا ھوا - (۲) (جمع) پنداری بحریں ' نظمیں وغیرہ -

**Pine**, *n.* : (۱) صنوبر - (۲) اننناس -

*p. -apple* : اننناس -

*p. -beauty, p. -carpet* : ایک قسم کا کیڑا جو صنوبر کے

پتے کہا جاتا ھے -

*p.* -**cone** : صنوبر کا پھل -

**Pine,** *v. i.* :- (۱) گھلنا ؛ سوکھنا ؛ دبلا ھونا (غم، بیماری وغیرہ سے) (۲) کڑھنا ؛ جھرنا - (۳) (کسی شے کے لیے) بیتاب ھونا

**Pineal,** *a.* : (تشریح) صنوبر کے پھل کے مانند ؛ ثمر صنوبر سا -

*p. gland* : دماغ کے زیرین حصے میں ایک غدود جس کے اعمال و خواص معلوم نہیں؛ صنوبری غدہ -

**Pinery,** *n.* : (۱) صنوبر سال ؛ صنوبرستان ؛ وہ مقام جہاں صنوبر اُگتے ھیں - (۲) اننناس کا کھیت یا باغ -

**Pinfold,** *n.* & *v. t.* : (۱) کانجی ھاؤس جہاں لاوارث جانور بند ھوتے ھیں؛ سرکاری باڑا؛ (دکن) کونڈواڑہ -(۲) کانجی ھاؤس میں بند کرنا-

**Ping,** *n.* & *v. i.*: (۱) جھنجھناھٹ ؛ جھنکار (رائیفل کی اس گولی کی آواز کی طرح جو ھوا میں اڑے) ؛ ٹنکار ؛ جھنکارنا ؛ ٹن ٹن کرنا - (۲) جھنکار یا جھنجھناھٹ کی آواز نکلنا

**Ping-pong,** *n.* : پنگ پانگ ' لان ٹینس کا سا ایک کھیل جو میز پر کھیلا جاتا ھے -

**Pinguid,** *a.* : (عموماً مزاحاً) موٹا ؛ فربہ ؛ لحیم ؛ شحیم ؛ چربیلا ؛ روغن دار ؛ چکنا چپڑا -

**Pinguin,** *n.* : (۱) غرب الہندی انناس کا پودا - (۲) اس کا پھل -

**Pinion,** *n.* : (۱) پر ؛ شہ پر ؛ پنکھ - (۲) (شاعرانہ) بازو - (۳) پرندے کا کوئی پر جس سے اُسے قوت پرواز حاصل ھوتی ھے -

**Pinion,** *v. t.* : (۱) پرتینچ کرنا ؛ پر کاٹنا ؛ پر کترنا - (۲) مشکیں باندھنا ؛ مشکیں کسنا - (۳) کس کے باندھنا (کسی شخص کو کسی شے سے) -

**Pinion,** *n.* : دندانے دار چھوٹا سا پہیہ ؛ دندانے دار پرزہ -

**Pink,** *n.* & *a.* : (۱) پنک ؛ خوشبو دار پھولوں کا پودا جس کے پھول گلابی سفید وغیرہ رنگوں کے ھوتے ھیں - (۲) گلابی رنگ ؛ پیازی رنگ - (۳) گلابی ؛ پیازی - (۴) روباہ کے شکاری کا لال کوٹ - (۵) ایسے کوٹ کا کپڑا - (۶) لومڑی کا شکاری -

*in the p.* : - (عامیانہ) بہت اچھا یا عمدہ (حال، صحت) -

*the p. of elegance* : کمال نفاست ؛ کمال زیبائی -

*the p. of health* : کمال صحت ؛ کمال تندرستی -

*p.* -**eye** : (۱) ایک طرح کا متعدی بخار جو گھوڑوں میں پھیلتا ھے - (۲) التہاب چشم متعدی (انسان میں) -

**pinkish,** *a.* : گلابی سا ؛ پیازی سا -

**pinky,** *a.* : گلابی ؛ پیازی -

**pinkiness,** *n.* : گلابی پن -

**Pink,** *n.* : ایک قسم کا ھلکا زردی مائل رنگ جو نباتات کے رنگین مادے اور کسی سفید اساسی رنگ کی آمیزش سے حاصل ھوتا ھے -

*Brown, French, Dutch, p.* : یہ سب رنگ اس نباتاتی رنگ کی آمیزش سے بنائے جاتے ھیں -

**Pink,** *n.* : (تاریخ) تنگ دنبالہ کشتی ؛ تنگ دنبالہ کی کشتی -

**Pink,** *v. t.* : (۱) تلوار وغیرہ بھونکنا - (۲) آرائش کی غرض سے چمڑے ، کپڑے وغیرہ میں سوراخ کرنے (حاشیے وغیرہ پر) (نیز *p. out*) - (۳) آراستہ کرنا ؛ سجانا -

**Pink,** *n.* : (۱) سامن مچھلی کا بچہ - (۲) (مقامی) منو (*minnow*) مچھلی -

**Pinna,** *n.* (pl.-*ae*) : (۱) کان کا بالائی حصہ ؛ پرگوش - (۲) پردار پتے کی ایک پتی - (۳) مچھلی کا پر ؛ فلس ماھی -

**Pinnace,** *n.* : (۱) چھ یا آٹھ چپو والی کشتی (جو جنگی جہاز کے ساتھ ھوتی ھے) - (۲) (تاریخ) چھوٹا دو مستولی جہاز -

**Pinnacle,** *n* & *v. t.* : (۱) کنگرہ ؛ کنگورہ ؛ کلس - (۲) چوٹی ؛ راس - (۳) (مجازاً) بلند ترین نقطہ ؛ منتہائے کمال - (۴) کنگورے یا چوٹی پر رکھنا یا نصب کرنا ؛ کنگورہ بنانا ؛ کنگورے یا کلس سے آراستہ کرنا -

**Pinnate,** *a.* : (نباتاتیات) پردار ؛ پر نما (جس کے ساق کے دونوں طرف بالمقابل پتیاں ھوں) ؛ ملمس دار ؛ (حیوانیات) زایدہ دار ؛ جس کے کسی عضو کے دونوں طرف ملمس پیر وغیرہ ھوں -

**pinnated,** *a.* : = pinnate

**pinnately,** *adv.* : پرداراَنہ ؛ پر نمائی کے طور پر ؛ ملمس دارانہ طور پر وغیرہ -

**Pinner,** *n.* : (۱) آلپین ساز ؛ آلپین بنانے والا - (۲) باندھنے والا ؛ جوڑنے والا ؛ محصور کرنے والا ؛ بند کرنے والا - (۳) (تاریخ) (عورتوں کی) دامن دار ٹوپی جس کے دونوں دامن ٹکے ھوئے ھوتے تھے -

**Pinni-** : (سابقہ ' بمعنی) فلس ؛ پر مثلاً :-

*pinnigrade, pinniped* : (حیوانات) پرپا ؛ فلس پا -

**Pinnothere, -tere,** *n.* : کیکڑا یا سرطان کی قسم جو طفیلی کی حیثیت سے گھونگے کی سیپی میں رھتے ھیں -

**Pinnule,** *n.*: (نباتیات) پربچہ ؛ (حیوانیات) فلسچہ ؛ حیوان کا عضو جو مثل فلس یا پر کے ھو؛ اُصطرلاب کی مکھی -

**pinnular,** *a.* : پردار ؛ فلس دار -

**Pinny,** *n.* : (بچوں کی بولی) pinafore کا مخفف ھے -

**Pinocle,** *n.* : (امریکہ) بزیگ (*Bezique*) کے جیسا ایک تاش کا کھیل -

**Pinole,** *n.* : پینول ؛ ایک قسم کا ستو ؛ امریکن ستو -

**Pint,** *n.* : پائنٹ ؛ مائعات کی مقدار ناپنے کا پیمانہ (ایک گیلن کے آٹھویں حصے کے مساوی) -

**Pintado,** *n.* : (۱) ایک قسم کا سمندری پرند (*Petrel*) - (۲) گنی مرغ (اب یہ عام طور پر *p. bird*, *p. petrel* بولا اور لکھا جاتا ھے) -

**Pintle,** *n.* : مینخ ؛ کیل ؛ کیلی ؛ کواڑ کی کیلی (خصوصاً وہ جس پر کوئی دوسرا حصہ پھرتا ھے جیسے کواڑ کی چول ' قبضے) -

*Pinxit, Pinxerunt, v. t.* : عمل (فلاں) (تصویروں کے نیچے مصور اپنے نام یا دستخط کے ساتھ لکھ دیتا ھے) -

**Piny,** *a.* : صنوبری ؛ صنوبر نما ؛ صنوبر صفت؛ مثل صنوبر -

*Piolet, n.* : برف شکن تبر ؛ تبر یا کلھاڑی جو آلپس پہاڑ پر چڑھنے والوں کے پاس برف کاٹ کر رستہ بنانے کے لیے ھوتا ھے (تلفظ = پایولے) -

**Pioneer,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) (فوجی) سفر مینا ؛ رستہ بنانے والا فوجی دستہ - (۲) ھادی ؛ پہلا مہم جو ؛ پہلا محقق ؛ پہلا رھنما ؛ پہلا راہ دکھانے والا - (۳) (رستہ) صاف کرنا ؛ (رستہ) تیار کرنا ؛ رھنمائی کرنا ؛ ھدایت کرنا -

**Pious,** *a.*: (۱) پارسا ؛ دیندار؛ زاھد ؛ خدا ترس؛ متقی ؛ پرھیزگار؛

متدین ؛ صالح - ( ۲ ) ( قدیم ) اطاعت شعار ؛ فرماں بردار ؛ سعا د تمند -

*p. founder* : مقدس بانی ( کسی کالج یا دیگر فیض رساں ادارے کے بانی کے لیے آتا ھے ) -

*p. fraud* : فریب مصلحت آمیز؛ دھوکا جو اس یقین سے کیا جاے کہ اس کا نتیجہ بھلائی ھوگا -

**piously**, *adv.* : پارسایانہ طور پر ؛ دیندارانہ طور پر ؛ پارسائی سے -

**Pip**, *n.* : مرغیوں نیز دوسرے پرندوں کی ایک بیماری ؛ ( مزاحاً ) انسانی امراض کے لئے بھی بولتے ھیں -

**Pip**, *n.* : (۱) تاش کے پتے یا پاسے پر کا نشان یا بندی - (۲) افسر کے شانے کا تارا - (۳) پھولوں کے گچھے کی ایک کلی - (۴) انناس کی سطح پر کا معین قطعہ -

**Pip**, *v.t.* : (۱) (بول چال) (کسی کلب کے ارکان کے انتخاب میں ) کالی گولی ڈالنا یعنی خلاف راے دینا ؛ رد کرنا ؛ مسترد کرنا - (۲) شکست دینا؛ هزیمت دینا - (۳) چھرا مارنا ؛ گولی مارنا -

**Pip**, *n.* : بیج ؛ تخم ( ناشپاتی ' نارنگی سیب وغیرہ کا ) -

**pipless**, *a.* : بے بیج ؛ بے تخم -

**Pip**, *n.* : اشارے دینے والی (signaller) اصطلاح میں حرف "پ"-

**Pipe**, *n.* : (۱) نلی ؛ نالی ؛ نل - (۲) شہنائی ؛ قرنا ؛ مزمار ؛ الغوزا؛ مرلی؛ بانسلی ؛ بانسری ؛ نے - (۳) ارغنون باجے کی نرنے جس سے آواز نکلتی ھے - (۴) کشتی راں کی سیٹی ( ملاحوں کے بلانے یا ھدایت کے لئے )- (۵) آواز خصوصاً گانے کی آواز - (۶) راگ؛ نغمہ ؛ نغمہ طائر - (۷) جسم حیوانی میں سانس ؛ غذا پسینہ نکلنے کی نالی - (۸) ( معدنیات ) معدنیات خام کی مخروطی رگ یا دھاری - (۹) جنگلی پرندوں کو پھنسانے کی نالی- (۱۰) پائپ ( تمباکو نوشی کا )؛ تمباکو کی وہ مقدار جو پائپ میں ھو - (۱۱) شراب کا پیپا جس میں ۱۰۵ گیلن آئیں -.(۱۲) (جمع) - Bagpipes =

*King's* or *Queen's p.*: لندن کے بندرگاہ میں ایک بڑی سی بھٹی جس میں وہ تمباکو جلایا جاتا تھا جو خلاف اجازت دیا گیا ھو -

*peace- p.*: شمالی امریکہ کے اصلی باشندے پائپ میں تمبا کو بھر کر ایک دوسرے کو کش لگانے کو دیتے ھیں جو صلح و امن کی علامت ھے -

*p. -clay*: (۱) مزماری مٹی ؛ ایک طرح کی سفید مٹی جس کے تمباکو نوشی کے پائپ بنتے ھیں یا جس سے سفید برجس ' پیٹیوں وغیرہ پر پالش کیا جاتاھے ( خصوصاً فوج میں ) - (۲) ( مجازاً ) (فوجی) جزیات لباس پر غیر معمولی توجہ - (۳) سفید پالش کرنا ؛ سفیدی پھیرنا -

*p. -light* : چھپٹی یا کاغذ کی نلکی وغیرہ جس سے پائپ سلگاتے ھیں-

*p. -line* : پیٹرول کا نل -

*p. major* : نان کمیشنڈ عھدہ دار جو پائپ بجانے والوں کی کمان کرتا ھے -

*p. -rack* : پائپ دان -

*p. -stone* : ایک قسم کی سخت سرخ مٹی جس سے شمالی امریکہ کے اصلی باشندے تمباکو پینے کے پائپ بنا تے ھیں-

*put that in your p. and smoke it* : اگر ھوسکے توصبرکرو

**pipeful**, *n.*: پائپ بھر -

**pipeless**, *a.* : بن پائپ؛ بے پائپ-

**pipy** *a.* : پائپ دار -

**Pipe**, *v. i. & t.* : (۱) بانسری ' نے یا مرلی بجانا - (۲) سیٹی بجانا - ( ۳ ) تیز آواز نکالنا - ( ۴ ) بانسری وغیرہ بجا کر ( کسی شخص کو ) لے جانا یا لانا - ( ۵ ) سیٹی بجا کر ملازمین جهاز کو کھانے کے لیے یا کام پر طلب کرنا ( نیز *p. up*) - (۶) پنک پھول (*pinks*) وغیرہ کی شاخیں کاٹ کر لگانے سے پود بڑھانا - (۷) آراستہ کرنا یا سجانا (کیک وغیرہ کو) ؛ ( لباس پر ) حاشیہ چڑھانا ؛ بیل بوٹے کاڑھنے - (۸) نل لگانا ؛ نلی لگانا -

*p. away* : رخصتی سیٹی بجانا؛ جہاز یا کشتی کی روانگی کی سیٹی بجانا -

*p.* one's *eye* (s) : رونا ؛ آنسو بہانا -

**Pipemma**, *adv.* : ( عامیانہ ) بعد نصف النہار ؛ بعد ظہر ؛ دو پہر بعد -

**Piper**, *n.* : (۱) نے نواز ؛ شہنائی نواز ؛ بانسلی یا مرلی بجانے والا - (۲) ( خصوصاً ) گانوں گانوں پھر کر گانے بجانے والا ؛ جہاں گرد گویا - (۳) ایک قسم کی مچھلی- (۴) بے دم گھوڑا ؛ نا کارہ گھوڑا - (۵) کتا جو جنگلی مرغوں کو پھنسا کر لاتا ھے ؛ لگا لانے والا کتا -

*pay the piper (and call the tune)*: خرچ اٹھاو اور قابو پاؤ (جوکسی چیز کا خرچ برداشت کرے اس کو اس پر قابو رکھنے کا حق حاصل ھے ) -

**Pipette**, *n.* : پتلی نلی جو کیمیا میں گیس یا سیال اشیا کے ناپنے یا منتقل کرنے کے کام آتی ھے -

**Piping**, *n.* : (۱) نے نوازی ؛ سیٹی بجانا ؛ تیز آواز نکالنا ؛ ملازمین جہاز کو کام وغیرہ پر بلانے کی سیٹی دینا - (۲) پنک پھول وغیرہ کی چھانٹن - (۳) لباس کی سجاوٹ ڈوری کے ذریعے سے جو نلی جیسے غلاف میں رہتی ھے ؛ فیتہ یا حاشیہ - (۴) کیک کی آراستگی شکر کے ڈوروں سے -

**Piping**, *a.* : نے وغیرہ بجانے والا -

*p. hot* : کھولتا ھوا ؛ کھدبدا تا ھوا؛ بہت گرم -

*the p. time (s) of peace*: صلح و امن کے راگ گانے کا زمانہ ( جس میں طبل جنگ کے بجاے امن و صلح کے شادیانے بجیں)-

**Pipistrel (le)**, *n.* : چھوٹی قسم کی چمگادڑ -

**Pipit**, *n.* : ایک چنڈول جیسا پرندہ -

**Pipkin**, *n.* : ھانڈی ؛ ھنڈیا -

**Pippin**, *n.* : ایک قسم کا سیب -

**Pip squeak**, *n.*: (فوجی ' عامیانہ) بم کا گولہ جس میں سے اس لفظ کی سی آواز نکلتی ھے -

**Piquant**, *a.* : (۱) چرپرا ؛ تیز ؛ تیکھا ؛ چٹ پٹا - (۲) مشتہی؛ اشتہا خیز- (۳)(مجازاً) محرک؛ مہیج؛ دلچسپ؛ للچانے یا لبھانے والا-

**piquancy**, *n.*: چرپراھٹ ؛ چٹ پٹا پن ؛ اشتہا آفرین رائحہ ( غذا کا ) -

**piquantly**, *adv.*: چٹ پٹے پن سے ؛ لبھانے کے طور پر -

**Pique**, *v.t, & n.*: (۱) برافروختہ کرنا ؛ کھجانا ؛ کسی کی خود بینی یا غرور کو چوٹ لگانا - ( ۲ ) دلچسپی یا شوق کو بڑھانا ' ابھارنا - (۳) فخر کرنا ؛ گھمنڈ کرنا - (۴) ناراضی ؛ بیزاری ؛ برافروختگی ؛ رنجیدگی ؛ آزردگی - (۵) رنجش ؛ جو شکست غرور سے پیدا ھوا ) کینہ وری ؛ دشمنی ؛ عداوت ؛ عناد -

*in a fit of p.* : آزردگی یا برهمی کے عالم میں -

**Pique**, *n. & v. t. & i.* : ( piquet ) (۱) تاش کے دو پتی کھیل میں متواتر تیس نشانات ( پوائنٹ ) بنانا پیشتر اس کے کہ فریق مخالف ایک بھی نہ بناسکے؛ تیس نشان کی جیت - (۲) تیس نشانات جیتنا یا بنانا - (۳) تیس نشانات کا بننا -

**Pique** *n.* : ایک قسم کا بٹے ہوئے تاگے کا سوتی کپڑا -

**Piquet**, *n.* : پیکٹ ( یہ دو پتی تاش کا ایک کھیل ہے جو صرف ۳۲ پتوں سے کھیلا جاتا ہے ) -

**Piquet**, *n.* : دیکھو Picket -

**Piragua**, **periagua**, *n.* : کشتی جو درخت کے ایک تنے سے بنائی جاتی ہے؛ دو مستولی کشتی -

**Pirate**, *n. v. t. & i.* : (۱) بحری ڈاکو- (۲) لٹیرا؛ قزاق- (۳) بحری ڈاکو جہاز ( یعنی بحری ڈاکوؤں کا جہاز ) - (۴) حق تصنیف یا ایجاد کا غاصب؛ جو بغیر اجازت کسی کی تصنیف اپنے فائدے کے لئے چھاپ لیتا ہے یا کسی کے اختراع یا ایجاد کو اپنے اغراض کے لئے کام میں لاتا ہے - (۵) وہ بس ( گاڑی ) جو غیر سڑک پر چلے؛ وہ گاڑی جو مسافروں سے زیادہ کرایہ وصول کرے یا ان کو لوٹے - (۶) بحری ڈاکہ ڈالنا - (۷) حق تصنیف و تالیف کی خلاف ورزی کرنا - (۸) ڈکیتی کرنا -

**piracy**, *n.* : قزاقی؛ بحری ڈاکہ زنی؛ بحری لوٹ مار وغیرہ -

**piratic(al)**, *aa.* : غارت گرانہ ' قزاقانہ وغیرہ -

**piratically**, *adv.* : خیانت کے طور پر وغیرہ -

**Pirogue**, *n.* : = Piragua

**Pirouette**, *n. & v. i.* : (۱) ناچ جو ایک پیر پر یا ایک انگوٹھے کے بل ناچا جاتا ہے - (۲) ایک پیر یا ایک انگوٹھے کے بل ناچنا -

***Pis aller***, *n.* : ( تلفظ پی زالے ) لاچاری کی تدبیر؛ مجبوری کی پسند؛ ایسا طریقۂ کار جو بہتر صورت نہ ہونے کی حالت میں اختیار کیا جائے -

**Piscary**, *n.*, *Common of p.* : مشترک حق ماہی گیری جس میں مالک ماہی گاہ یا دوسرے بھی شریک ہوں -

**Piscatory**, *a.* : ماہی گیری یا ماہی گیروں کا یا ان کے متعلق؛ ماہی گیری کا عادی؛ ماہی گیری کا رسیا یا دھتیا -

**piscatorial**, *a.* : ماہی گیری یا ماہی گیروں کے متعلق یا ان کا -

*Pisces*, *n.* pl. : (ہیئت) حوت؛ برج حوت ( بارھویں برج کا نام ) -

**Pisciculture**, *n.* : مچھلیوں کی مصنوعی پرورش؛ ماہی پروری -

**piscicultural**, *a.* : ماہی پرورانہ -

**pisciculturist**, *n.* : مچھلیوں کی پرورش کرنے والا؛ ماہی پروری کا شائق -

**Piscina**, *n.* (pl.-ae,-as) : (۱) مچھی بھون؛ مچھی تالاب - (۲) قدیم روما میں نہانے کا حوض - (۳) ( کلیسا ) سوراخ دار سنگین ظرف پانی کی نکاس کے لئے -

**Piscine**, *n.* : نہانے کا تالاب -

**Piscine**, *a.* : مچھلی کا؛ مچھلی کے متعلق -

**Piscivorous**, *a.* : ماہی خور؛ مچھلی کھانے والا -

*Pise*, *n.* : (تلفظ - پی زے) (۱) کٹی پٹی مٹی تعمیر کے لئے؛ گارا - (۲) عمارت جو اس قسم کی مٹی سے بنائی جائے؛ کچا مکان -

**Pisgah**, *n.* : پزگا؛ وہ پہاڑ جہاں سے حضرت موسیٰ کو ارض موعودہ کا جلوہ نظر آیا تھا -

*P. glance, prospect* : آئندہ کی جھلکی یا امید -

**Pish**, *int. & v. i.* : (۱) چھی؛ چھی چھی؛ تھو؛ تف - (۲) چھی چھی کرنا؛ تھوتھو کرنا؛ تف کرنا -

**Pishogue**, *n.* : (آیرستان) جادو؛ سحر؛ جادو گری؛ منتر؛ ٹونا؛ ٹوٹکا -

**Pisiform**, *a.* : مٹر سا؛ مٹر کی صورت کا -

*p. bone* : کلائی کی ہڈیوں میں ایک چھوٹی سی ہڈی -

**Pismire**, *n.* : چیونٹی -

**Piss**, *v. i. & t. & n.* : ( غیر مہذب ) (۱) پیشاب؛ بول؛ موت - (۲) موتنا؛ پیشاب کرنا؛ پیشاب میں تر کرنا؛ ( خون آلود ) پیشاب کرنا - (۳) (*p.p.*) ( عامیانہ ) مخمور -

**Pistachio**, *n.* : (۱) پستہ - (۲) درخت پستہ - (۳) پستئی رنگ -

**Pistil**, *n.* : حقہ؛ بقچۂ گل -

**pistillary**, *a.* : بقچوی؛ بقچہ صفت -

**pistillate, pistilliferous, pistilline**, *aa.* : بقچوی -

**Pistol**, *n. & v. t.* : (۱) پستول؛ طمنچہ؛ طپنچہ- (۲) پستول سے مارنا-

*beyond p.-shot* : پستول کی مار یا زد سے باہر -

*p.-grip* : پستول کا دستہ -

*within p.-shot* : پستول کی مار میں؛ طپنچے کی زد میں -

**Pistole**, *n.* : ( تاریخ ) پستول ' یہ ایک غیر ملکی طلائی سکہ ہے ' اس کا اطلاق عام طور پر ہسپانی سکے پر ہوتا ہے جس کی قیمت ۱۸ شلنگ ہے -

**Pistolgraph**, *n.* : (۱) فوری عکسالہ ' یہ ایک آلہ ہے جو پستول کی طرح چلتا ہے اور فوراً تصویر اتارلیتا ہے - (۲) فوری عکاسی؛ فوری تصویر کشی -

**Piston**, *n.* : نشارہ؛ پھیلتی ہوئی کھل مندن -

*p.-rod* : نشار گز -

**Pit**, *n.* : (۱) گڑھا؛ سوراخ؛ چھید؛ موکھا - (۲) اوگی؛ کھائی ' خندق - (۳) غار؛ کھد ( جو کان یا دوسرے کاموں کے لئے کھودا جاتا ہے جیسے *chalk, clay, coal,-p.*) - (۴) جوت؛ کھوکھل - (۵) داغ ' نشان ( چیچک وغیرہ کا ) - (۶) ( تھیٹر میں ) سب سے نیچے کی نشست گاہ - (۷) ( تھیٹر ) سب سے نیچے کی نشست گاہ کے بیٹھنے والے -

*cockpit* : مرغوں کے لڑانے کی جگہ؛ پالی -

*dig a p for* : ( کسی کے لئے ) گڑھا کھودنا؛ ( کسی کو ) دام میں پھنسانے کی کوشش کرنا -

*p. of the stomach* : جوت معدہ؛ سینے سے نیچے پسلیوں کے بیچ کا جوت -

*pitfall* : (۱) اوگی؛ ڈھکا ہوا گڑھا بڑے جانوروں کے پکڑنے کے لئے - (۲) ( مجازاً ) مقام لغزش؛ چھپا خطرہ یا دھوکا -

*pitman* : (۱) کان کن - (۲) ( امریکہ ) مشین کی واصل سلاخ -

*p. pony* : معدنی ٹٹو؛ وہ ٹٹو جو کان میں کام کرتا ہے -

*saw-p.* : آرہ گڑھا ' وہ مقام جہاں زیرین آرہ کش کھڑا ہوتا ہے -

*tan-p.* : چمڑے کی دباغت کا گڑھا -

*the p. (of hell)* : جہنم؛ قعر جہنم -

**Pit**, *v. t. & i.* : (۱) گڑھے میں رکھنا؛ کھتے میں رکھنا ( خصوصاً سبزی اور ترکاری وغیرہ کو ) - (۲) ( کتے کو ) لڑنے کے لئے

لئے چھوڑنا ؛ (مرغے کو) پالی میں اتارنا ؛ (مجازاً) ایک شخص کو دوسرے سے لڑانا - (۳) نشان یا داغ ڈالنا - (۴) نشان پڑنا انگلی وغیرہ کے (جلد پر) - (۵) (*p. p.*) داغ دار ؛ نشان دار ؛ چیچک رو -

**Pit-(a-)pat**, *adv. & n.* : لڑ کھڑاتا ہوا ؛ دھڑکتا ہوا ؛ دھک دھک ؛ دھڑ دھڑ ؛ دھڑکن ؛ دھڑدھڑاھٹ ؛ پٹ پٹ -

*his feet went p.* : اس کے پاؤں لغزش کر رہے تھے ؛ لڑ کھڑا رہے تھے -

*his heart went p.* : اُس کا دل دھڑک رہا تھا ؛ اس کا دل دھک دھک کر رہا تھا -

**Pitch**, *n. & v. t.* : (۱) زفت ؛ رال ؛ قیر ؛ تار کول - (۲) رال لگانا ؛ رال لتھیڑنا ؛ تار کول پھیرنا -

*p. black* : بالکل تاریک ؛ بالکل سیاہ -

*p. -blende* : یورینیم کا اکسائڈ جو قیرانی اشیا میں پایا جاتا ھے -

*p. -cap* : تارکولی ٹوپی ؛ ایک قسم کی ٹوپی جس پر تار کول لگا ہوتا تھا (یہ ایک آلۂ عقوبت تھا) -

*p. darkness* : اندھیرا گھپ ؛ سرتا سر تاریکی -

*p. -pine* : قیرانی صنوبر ؛ وہ صنوبر جس میں سے قیر نکلتی ھے -

*pitchstone* : قیر نما پرانی آتش فشانی چٹان -

**Pitch**, *v. t. & i.* : (۱) (خیمہ) کھڑا کرنا ، لگانا ، نصب کرنا - (۲) چھاؤنی چھانا ؛ چھاؤنی ڈالنا ؛ ڈیرے ڈالنے ؛ خیمے نصب کرنے - (۳) قائم کرنا ؛ ایستادہ کرنا ؛ قرینے سے لگانا ؛ سلیقے سے رکھنا - (۴) نمائش کے لئے رکھنا - (۵) پتھروں سے فرش بندی کرنا ؛ سنگ بندی کرنا ؛ (سڑک پر) پتھر لگانے - (۶) (موسیقی) لے یا باجے کی آواز معین کرنا ؛ (مجازاً) خاص انداز یا اسلوب بیان اختیار کرنا - (۷) (عامیانہ) کہنا ؛ بیان کرنا (قصہ کہانی) - (۸) پھینکنا ؛ گرانا - (۹) (کھیلوں میں) نشانے پر پھینکنا (چپٹی چیز) - (۱۰) سر کے بل گرنا ؛ سر کے بل زور سے گرنا - (۱۱) (جہاز کا) طولاً غوطہ مارنا (roll کا نقیض) -

*p. -and -toss* : ایک مہارت اور اتفاق کا کھیل جس میں سکے نشانے پر پھینکے جاتے ھیں -

*pitched battle* : ٹھنی ہوئی لڑائی ؛ وہ لڑائی جس میں فریقین جم کر لڑیں -

*p. -farthing* : ایک کھیل جس میں پیسہ یا کوئی اور سکہ بازی کے لئے پھینکا جاتا ھے -

*p. in* : (بول چال) شوق یا انہماک سے کام میں لگ جانا یا جت جانا -

*p. into* : (بول چال) مکوں ، گھونسوں ، ضربوں یا گالیوں کا جھاڑ باندھ دینا ؛ سختی سے حملہ کرنا ؛ (کھانے پر) ٹوٹ پڑنا -

*p. upon* : (کسی شے پر) نظر انتخاب پڑنا ؛ اتفاقاً انتخاب کرلینا -

*p. wickets* : وکٹیں نصب کرنا -

**Pitch**, *n.* : (۱) جہاز کا غوطہ (طولاً) - (۲) (کرکٹ) گیند پھینکنے کا انداز - (۳) مقدار مال جو منڈی میں بکری کے لئے رکھا جائے - (۴) (کرکٹ) وکٹوں کا درمیانی یا گرد و پیش کا فاصلہ - (۵) وہ مقام جہاں گلی کوچوں میں تماشا کرنے والا یا گھڑ دوڑ کا شرط باز کھڑا ہوتا ھے - (۶) وہ بلندی جہاں سے باز وغیرہ شکار پر جھپٹتے ھیں - (۷) (مجازاً) انتہا ؛ منتہائے کمال ؛ درجہ (خوبی وغیرہ کا) -

(۷) گانے میں آواز کا زیر و بم ؛ ٹھاہ اور دون - (۸) ڈھال ؛ درجۂ میلان ؛ ڈھلان یا جھکاو کا درجہ ؛ چھت کی ڈھلان کا درجہ ؛ (میکانی) کسی مشین یا پیچ کے سلسلہ وار نقطوں یا خطوط کا درمیانی فاصلہ ، مثلاً دندانے دار پہیے کے دندانوں کے درمیان کا فصل -

*fly a high p.* : انتہائی بلندی تک پرواز کرنا -

*p. -pipe* : بانسری یا نے جو منہ سے بجائی جاتی ھے -

*p. -wheel* : دندانے دار پہیا جو دوسرے میں پھنسا ھو -

**Pitcher**, *n.* : (۱) مٹی کی صراحی ؛ جھجری ؛ تھلیا وغیرہ جس میں ایک یا دو دستے لگے ھوں - (۲) (نباتیات) صراحی نما پتا -

*little pp. have long ears* : چھوٹی صراحیاں ، بڑے کان ؛ بچے بھی چھپ کر سن سکتے ھیں ؛ اطفال ھم گوش دارند -

*p. -plant* : صراحی نما پودا جس میں حشرات الارض پھنس کر ان پودوں کی خوراک بن جاتے ھیں -

**pitcherful**, *n.* : صراحی بھر ؛ گھڑا بھر ؛ تھلیا بھر -

**Pitcher**, *n.* : (۱) نصب کرنے والا ؛ قائم کرنے والا (وغیرہ فاعلی معنوں میں) ؛ گیند پھینکنے والا خصوصاً baseball میں - (۲) پھیری والا ، جو کسی مقررہ جگہ پر اپنی دکان لگائے - (۳) وہ پتھر جو سڑک بنانے کے کام آئے ؛ فرش پتھر -

**Pitchfork**, *n. & v. t.* : (۱) جیلی ؛ دو شاخہ (جس سے گھاس وغیرہ اُٹھا کر ڈالتے ھیں) - (۲) جیلی سے اٹھا کر رکھنا یا پھینکنا - (۳) (مجازاً) زبردستی ٹھونسنا (کسی شخص کو کسی خدمت پر) ؛ کسی کو جبراً کوئی خدمت یا منصب دینا -

**Pitchy**, *a.* : تارکول کا ؛ سیاہ ؛ تارکول سا -

**Piteous**, *a.* : ترس کے قابل ؛ قابل ہمدردی ؛ درد ناک ؛ قابل رحم ؛ ملال انگیز ؛ افسوس ناک ؛ قابل افسوس -

**piteously**, *adv.* : درد ناک طور پر -

**piteousness**, *n.* : قابل رحم ، قابل افسوس یا ملال انگیز حالت -

**Pith**, *n. & v. t.* : (۱) (نباتیات) مغز ؛ گودا - (۲) نارنگی وغیرہ پھلوں کے چھلکوں کا گودا - (۳) ریڑہ کا عصبہ ؛ ریڑہ کا پٹھا - (۴) جوہر ؛ انس ؛ لب لباب ؛ خلاصہ ؛ نچوڑ - (۵) قوت ؛ زور ؛ طاقت ؛ توانائی - (۶) جانوروں کو ریڑہ کی رگ کاٹ کر بے ہوش کرنا -

*of p. and moment* : اہم اور ضروری (شکسپیر کا ہملیٹ ایکٹ ۳ سین اول سطر ۸۹) -

*p. and marrow* : لب لباب ؛ خلاصہ ؛ نچوڑ -

**pithless**, *a.* : بغیر گردے کا ؛ کم زور ؛ نا توان ؛ ضعیف -

**Pithecanthrope**, *n.* : آدم نما بندر ؛ بندر اور انسان کی درمیانی کڑی -

**Pithecoid**, *a.* : بوزنہ نما ؛ بندر جیسا ؛ میمونی -

**Pithy**, *a.* : (۱) گودے کا ؛ گودے جیسا ؛ گودے دار ؛ پر مغز - (۲) پر مغز ؛ پر معنی ؛ ماقل و دل -

**pithily**, *adv.* : پر مغز طور پر ؛ پر معنی انداز میں -

**pithiness**, *n.* : پر مغزی -

**Pitiable**, *a.* : (۱) قابل رحم ؛ واجب الرحم ؛ لائق ترحم - (۲) افسوس ناک ؛ قابل افسوس ؛ قابل نفرت یا حقارت -

**pitiableness**, *n.* : قابل رحم یا واجب الرحم حالت ؛ قابل نفرت یا لائق حقارت حالت ؛ مسکنت

**pitiably**, *adv.* : قابل رحم طور پر ؛ واجب الرحم انداز سے ؛

نفرت خیز طریقے سے -

**Pitiful,** *a.* : (۱) رحم دل ؛ درد مند - (۲) راجب الرحم ؛ قابل ترحم؛ درد انگیز (۳) قابل افسوس؛ قابل‌نفرت - (۴) ذلیل؛ حقیر-

**pitifully,** *adv.* : دردمندی سے؛ قابل رحم طور پر؛ ذلیل طور پر-

**pitifulness,** *n.* : درد مندی ؛ نفرت انگیز حال-

**Pitiless,** *a.* : بے رحم؛ بے درد؛ شقی؛ شقی القلب ؛ سنگ دل -

**pitilessly,** *adv.* : بے رحمانہ ؛ بے دردانہ ؛ سنگ دلانہ ؛ جابرانہ ؛ ظالمانہ طور پر -

**pitilessness,** *n.* : بے رحمی ؛ بے دردی؛ سنگ دلی؛ شقاوت-

**Pitpan,** *n.* : وسطی امریکہ میں ایک قسم کی کشتی -

**Pittance,** *n.* : ( ۱ ) ( تاریخ ) کسی دینی ادارے کے حق میں مزید خوراک کے لئے وصیت - ( ۲ ) قلیل وظیفہ ؛ حقیر روزینہ ؛ قلیل معاوضہ جیسے a mere p. یعنی بہت تھوڑی تعداد یا رقم -

**Pittite,** *n.* : شخص جو ناٹک گھر میں سب سے ادنی درجے کی نشست پر بیٹھتا ہو-

**Pituitary, pituitous,** *aa.* : بلغمی ؛ بلغم خیز ؛ بلغم زا ؛ رطوبت خیز ؛ کف یا لعاب پیدا کرنے والا -

**Pity,** *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) رحم ؛ درد مندی ؛ ترس ؛ ہمدردی ؛ شفقت ؛ دل سوزی - ( ۲ ) افسوس؛ تاسف - ( ۳ ) رحم کھانا ؛ ترس کھانا ؛ افسوس کرنا ( کسی پر ) -

*for p.'s sake* : خدا کے لئے ! ؛ للہ ! -

*I pity you if you think that* : اگر آپ یہ خیال کرتے ہیں تو مجھے آپ پر افسوس ھے -

*it is a thousand pp. you did not mention it* ' حیف صد حیف تم نے یہ ظاہر نہیں کیا -

*it is* or *was p. of them* : ( قدیم ) دیکھنے والوں کو ان پر رحم آتا ھے یا آتا تھا -

*more's the p.* : یہ زیادہ افسوسناک بات ھے -

*take p. on me* : مجھ پر رحم کیجئے-

*what a p. !* : کیا افسوس ھے ؛ بڑے افسوس کی بات ھے -

**pityingly,** *adv.* : از راہ ترحم ؛ از روئے تاسف -

**Pivot,** *n. v. t.* & *i.* : ( ۱ ) چول؛ محور؛ مدار - ( ۲ ) ( فوجی ) لین کے ایک سرے پر کا سپاھی جس کے گرد فوجی دستہ گھومتا ھے - ( ۳ ) ( مجازاً ) اصلی یا مرکزی نقطہ ' یعنی وہ جس پر کسی معاملے یا واقعے کا اصلی دار و مدار ھو - ( ۴ ) محور یا چول لگانا - ( ۵ ) ( نیز مجازاً ) گھومنا -

**pivotal,** *a.* : محوری ؛ مرکزی وغیرہ -

**Pixy,-xie,** *n.* : پری -

*Pizzicato, adv. a.* & *n.* : ( ۱ ) ( بجائے کمانچے کے ) سارنگی وغیرہ کو انگلیوں سے ( بجانا ) - ( ۲ ) اس طرح بجا یا ھوا - ( ۳ ) جو راگ یا اگنی اس طرح بجائی جائے -

**Pizzle,** *n.* : ( سوقیانہ ) کسی چوپایے کا ذکر خصوصاً بیل کا ' جو کسی زمانے میں تازیانے کا کام دیتا تھا -

**Placable,** *a.* : نرم ؛ حلیم ؛ نرم دل ؛ برد بار ؛ جلد معاف کرنے والا ؛ عفو شعار ؛ جلد دھیما یا ٹھنڈا ھوجانے والا ؛ تشفی پذیر -

**placability,** *n.* : نرمی ؛ ملائمت ؛ حلم ؛ عفو شعاری؛ بردباری-

**placably,** *adv.* : نرمی یا ملائمت سے ؛ حلم سے؛ برد باری سے -

**Placard,** *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) اشتہار ؛ اعلان ؛ پوسٹر - ( ۲ ) اشتہار دینا ؛ اعلان کرنا ؛ اشتہار لگانا یا چسپاں کرنا ؛ پوسٹر لگانا -

**Placate,** *v. t.* : تشفی کرنا ؛ تسکین کرنا ؛ اطمینان دلانا ؛ مطمئن کرنا؛ راضی کرنا؛ خوش کرنا ؛ منانا ؛ رضامند کرنا ؛ دل ھاتھ میں لینا؛ ( امریکہ ) مخالف کو چشم پوشی کرنے پر راضی کرنا -

**Place,** *n.* : ( ۱ ) جگھہ ؛ مقام؛ محل - ( ۲ ) جگھہ ؛ جاے؛ ٹھکانا ( کسی شخص یا شے کا ) - ( ۳ ) شہر ؛ قصبہ ؛ قریہ ؛ گاؤں ؛ دیہ ؛ دیہات - ( ۴ ) مکان ؛ گھر - ( ۵ ) دیہاتی مکان مع متعلقہ اراضی کے- (۶) عمارت ؛ مقام ( کسی خاص مقصد کے لئے مثلاً تفریح' عبادت وغیرہ )- (۷)کسی جسم‌یاسطح پرنشان یا جگھہ- (۸) زخم ؛ گھاؤ- (۹) کوئی مقام ( کسی‌کتاب یا تحریر میں) - (۱۰) درجہ ؛ رتبہ ؛ مرتبہ؛ حیثیت - ( ۱۱ ) ( گھوڑ دوڑ کے مقابلے میں ) درجہ یا نمبر - ( ۱۲ ) اعداد اعشاریہ میں کسی عدد کا درجہ ( جیسے *calculated to 50 decimal pp.* ) - ( ۱۳ ) بیان یا دلیل کا نمبر ( جیسے *in the first, second p.* ) - (۱۴) مناسب یا ٹھیک جگھہ؛ موقع (جیسے *take your pp., there is no p. for doubt*)- ( ۱۵ ) نشست ؛ گنجائش ؛ سمائی ( گاڑی وغیرہ میں ) - ( ۱۶ ) اسامی ؛ منصب ؛ عہدہ - ( ۱۷ ) فرائض متعلقہ ( جیسے *it is not my p. to inquire into that* )-

*a sore p. on his wrist* : اس کی کلائی پر زخمی‌جگھہ -

*give p. to* : جگھہ دینا ؛ کسی کے لئے جگھہ خالی کرنا -

*he is in his p.* : وہ اپنی مناسب جگھہ پر ھے -

*he is out of his p.* : وہ اپنی اصلی جگھہ پر نہیں -

*in p.* : بجا ؛ موزوں ؛ مناسب ؛ بر محل -

*in p. of* : بجائے ...؛... کی جگھہ -

*it has changed its p.* : اس نے اپنی جگھہ بدل دی ' اپنا مقام بدل دیا -

*it is not my p. to inquire into that*: یہ میرا منصب نہیں کہ اس کی تفتیش کرتا پھروں -

*keep him in his p.* : اس کو اپنی جگھہ پر رکھو -

*out of p.* : بے جا ؛ بے محل ؛ نا موزوں ؛ نا مناسب -

*p. (-kick)* : ( فٹ بال ) ٹھوکر جو اُس گیند کو لگائی جائے جو دوسرا کھلاڑی اس غرض سے زمین پر رکھتا ھے -

*placeman* : ملازم سرکاری؛ خصوصاً ایسا شخص جو ذاتی فائدے کے لئے کسی خدمت پر مقرر کیا جاتا ھے' خواہ اس میں اس عہدے کی صلاحیت ھو یا نہ ھو -

*servants must know their p.* : نوکروں کو اپنا مرتبہ یا اپنی حیثیت معلوم ہونی چاھیے -

*take p.* : واقع ھونا ؛ وقوع پذیر ھونا ؛ وجود میں آنا -

*take the p. of* : کسی کی جگھہ لینا ؛ قائم مقامی کرنا -

*take two pp. in the coach* : گاڑی میں دو نشستیں لے لو -

*take your pp.* : اپنی ( اصلی ) جگھہ پر جاؤ -

*there is always a p. for you at our table* : ھمارے دستر خوان پر آپ کے لئے ھمیشہ جگھہ ھے -

*there is no p. for doubt* : اس‌میں‌شک‌وشبہ‌کی‌گنجائش نہیں-

**Place,** *v. t.*: (۱) رکھنا ؛ لگانا - (۲) قرینے سے لگانا ؛ ٹھکانے سے رکھنا - (۳) مقرر کرنا ؛ متعین کرنا ؛ تعینات کرنا ( خصوصاً اھل کلیسا کو کسی منصب پر ) - ( ۴ ) ( کسی کے لئے اسامی ) تلاش کرنا ؛ روز گار کا انتظام کرنا - (۵) ( روپیہ ) بنک میں رکھنا یا جمع کرنا یا کسی کا ر و با ر میں لگانا - ( ۶ ) (مال) خریدار کے

هاتھہ بیچنا؛ خریدار کےحوالے کر دینا - (۷) (مال کی) فرمائش کرنا (کسی کمپنی وغیرہ سے) - (۸) (اعتماد) رکھنا؛ (اعتماد) کرنا؛ بھروسا کرنا - (۹) درجہ معین کرنا؛ رتبہ مشخص کرنا - (۱۰) مقام مشخص کرنا؛ گھڑ دوڑ میں گھوڑوں کا نمبر یادرجہ بیان کرنا (خصوصاً پہلے تین گھوڑوں میں سے کسی ایک کا نمبر یا درجہ) -(۱۱) مقامی ٹھوکر (*place -kick*) سے (گول) کرنا -

*be placed* : پہلے تین گھوڑوں میں ہونا؛ پہلے تین گھوڑوں میں آنا -

**Placenta**, *n.* : (حیوانیات و نباتیات) آنول نال -

**placental**, *a.* : آنول نالی -

**Placer**, *n.*: ریت' بجری' کنکر وغیرہ کی تہ جس میں قیمتی معدنیات کے ریزے ہوں -

*Placet, sent., & n., P.non p.*: (۱) (لاطینی جملہ) میں اسے پسند کرتا ہوں' میں اسے پسند نہیں کرتا (قدیم یونیورسٹیوں میں یہی رائے دہی کے فقرے تھے جس سے تجویز کی موافقت یا مخالفت ظاہر کی جاتی تھی) - (۲) (اسم) ایسی رائے یا ووٹ =

**Placid**, *a.* : ساکن یا پر سکون؛ نرم؛ حلیم؛ پر اطمینان؛ مطمئن -

**placidity**, *n.* : نرمی؛ سکون؛ دل جمعی؛ خاطر جمعی -

**placidly**, *adv.*: نرمی سے؛ خاطر جمعی سے -

**Placket**, *n.* : جیب؛ کیسہ (خصوصاً عورتوں کے کوٹ میں) -

*p.hole* : جیب کا منہ -

**Placoid**, *a.* : قاب نما؛ رکابی کی شکل کا؛ قاب نما (فلس)؛ قاب نما فلس والی (مچھلی) -

*Plafond, n.*: چھت (خصوصاً جس پر نقاشی ہو)؛ چھت کے نقش و نگار؛ چھت کی نقاشی -

**Plagal**, *a.* : (موسیقی) ایک قسم کا کلیسائی نغمہ -

*p. cadence* : ایک قسم کا تال -

**Plagiarize**, *v. t.* : سرقہ کرنا (کسی کے خیال' مضمون یا ایجاد کا)-

**plagiarism**, *n.* سرقہ (مضمون وغیرہ کا) -

**plagiarist**, *n.* : سارق' سرقہ کرنے والا (مضمون وغیرہ کا) -

**plagiary**, *n.* : (۱) سرقہ (مضمون وغیرہ کا)- (۲) ادبی سرقہ کرنے والا-

**Plagio** -: (سابقہ) ترچھا -

*plagiocephalic*: ترچھے سر والا؛ جس کی کھوپڑی دونوں جانب نا ہموار ہو یعنی اگلا حصہ ایک طرف اور پچھلا حصہ دوسری طرف بڑھا ہوا ہو -

*plagioclastic* : ترچھے شگاف والے معدنیات؛ وہ معدنیات جو ترچھے شگاف یافتہ ہوں -

*plagiostome* : وہ مچھلی جس کا منہ تھوتھنی کے نیچے ترچھا ہوتاھے (مثلاً شارک) -

**Plague**, *n. & v.t.*: (۱) طاعون؛ پلیگ؛ وبا - (۲) عذاب الٰہی؛ غضب الٰہی؛ قہر الٰہی - (۳) (بول چال) تکلیف؛ زحمت؛ بلا؛ باعث زحمت - (۴) (خصوصاً *the p.*) طاعون؛ گلٹی دار طاعون؛ وہ طاعون جس میں مختلف مقامات میں گلٹیاں نمودار ہوتی ہیں- (۵) طاعون میں مبتلا کرنا- (۶) (بول چال) دق کرنا؛ پریشان کرنا -

*p. on it!* : (بد دعا) اس پر خدا کی مار' لعنت -

*p. -spot* : (۱) جسم کا وہ مقام جہاں طاعونی گلٹی ہو - (۲) وہ جگہ یا مقام جو طاعون سے متاثر ہو- (۳) (مجازاً) چشمۂ بد اخلاقی؛ علامت بد اخلاقی-

**plaguesome**, *a.* : (بول چال) دق کرنے والا؛ ستانے والا؛ ناگوار-

**Plaguy**, *a. & adv.* : (۱) طاعونی- (۲) (بول چال) پریشان کرنے والا؛ ستانے والا؛ دق کرنے والا- (۳) پریشان کن طور پر؛ نہایت؛ بے انتہا (جیسے *was p. glad to get back again*) -

**plaguily**, *adv.* : پریشان کن طریقے سے -

**Plaice**, *n.* : ایک چپٹی مچھلی جو یورپ میں پائی جاتی ھے -

**Plaid**, *n.* : پلیڈ؛ اونی چارخانہ؛ اونی چارخانے (ترال) کا کپڑا؛ چارخانہ دار کپڑا یا چوخانہ کپڑا جس کا ہائی لینڈ؛ والے لباس بناتے ہیں -

**plaided**, *a.* : چارخانہ دار؛ اس لباس میں ملبوس -

**Plain**, *a. adv. & n.* : (۱) سادہ؛ آسان (جیسے *p.words, English*) (۲) سیدہ سادہ؛ بغیر گنجلک کے جیسے *p. sewing* - (۳) صاف؛ سادہ؛ بے رنگ؛ بے آرایش (خاکہ یا نقشہ وغیرہ) - (۴) سادہ (کھانا) - (۵) (*adv.*) صاف صاف؛ صاف؛ صحیح؛ ٹھیک ٹھیک؛ بے کم و کاست؛ صریحاً آشکار (جیسے *learn to speak p.* صاف گوئی سیکھو) - (۷) (*N.*) میدان؛ ہموار خطہ (بخلاف کوہستان)؛ میدانی علاقہ - (۶) سادہ؛ خالی از عیش و عشرت (زندگی) (جیسے *p. living*) - (۸) صاف گو؛ کھرا؛ راست گو - (۹) سیدھا سادہ؛ معمولی (جیسے *I am a p. man*) - (۱۰) سادہ؛ گھریلو؛ معمولی (وضع قطع' آداب و عادت' لباس) - (۱۱) بد صورت؛ کم رو جیسے *a pity the poor girl is so p.* -

*p. as a pikestaff* : بالکل صاف سیدھا -

*p. cards* :- تاش کے سادہ پتے (جو بادشاہ' بیگم' غلام وغیرہ میں سے نہ ھوں)

*p. -chant, p. -song* : ایک قسم کی مذہبی موسیقی جو اصول و قواعد کی شدید پابند نہیں ہوتی -

*p. clothes* : سادہ کپڑے؛ سادہ لباس' وردی کے علاوہ دوسرے کپڑے -

*p. dealing*:- راست معاملگی؛ صاف معاملہ؛ صاف دلی؛ اخلاص مندی

*plainsman* : میدانی؛ میدان کا رھنے والا -

*p. sailing*: - آسان جہاز رانی؛ (مجازاً) نہایت آسان طریق کار

*p. spoken*: صاف گو -

*p. suit* : سادہ ھاتھہ (جو ترپ نہ ہو) -

*p. tile* : صاف چپٹی کھپریل -

**plainly**, *adv*: صاف طور پر؛ واضح طور پر؛ سادہ طور پر؛ بے تکلف انداز سے؛ بے کم و کاست؛ صاف صاف؛ صریحاً؛ ظاہرا -

**plainness**,*n.*: ہمواری؛ سادگی؛ وضاحت؛ صراحت؛ درستی؛ راستی؛ بے تکلف پن؛ کھرا پن؛ سچائی؛ معمولی ہونا-

**Plain**, *v. i.* : (قدیم' شاعرانہ) نوحہ کرنا؛ ماتم کرنا؛ زار نالی کرنا؛ نالہ کرنا؛ فریاد کرنا؛ شکایت کرنا؛ ماتمی آواز نکالنا؛ ماتمی نغمہ ادا کرنا-

**Plaint**, *n.* : (۱) (قانون) عرضی دعوی - (۲) (شاعری) ماتم؛ نوحہ؛ شکایت؛ فریاد -

**Plaintiff**, *n.* : مدعی؛ دعوی دار؛ دعوی کرنے والا -

**Plaintive**, *a.* : غم آلود؛ غم آگین -

**plaintively**, *adv.* : غم آلودانہ -

**plaintiveness**, *n.* : غم آلودگی؛ غم آگینی -

**Plait**, *n. & v.t.*: (۱) تہ؛ شکن؛ چنائی' چنٹ؛ چین- (۲) لٹ؛

کاکل - (۳) بٹا ہوا فیتہ یا بٹی ہوئی گھاس - (۴) تہ کرنا ؛ شکن ڈالنا ؛ چنٹ ڈالنا ؛ چین ڈالنا ؛ چٹیا گوندھنا ؛ گھاس وغیرہ بٹنا -

**Plan,** *n.* & *v. t.* : (۱) نقشہ ؛ خاکہ - (۲) تفصیلی نقشہ ( شہر وغیرہ کا ) - (۳) نقشۂ اوقات ؛ پیش نامہ ؛ اوقات نامہ ؛ مقامات نامہ - (۴) تجویز ؛ منصوبہ - (۵) تدبیر ؛ ترکیب - (۶) طریق کار ؛ طریق عمل؛ طرز عمل؛ روش؛ رویہ - (۷) فرضی سطوح میں سے کوئی ایک جو خط نظر کی عمودی سطح سے تصویر کی شکلوں میں گزرتی ہوئی نظر آتی ہے - (۸) نقشہ بنانا؛ خاکہ کھینچنا - (۹) تدبیر کرنا ؛ سوچنا ؛ منصوبہ باندھنا ؛ تجویز کرنا -

*p. of campaign* : دیکھو Campaign -

**planless,** *a.* : بے منصوبہ ؛ بے نظم ؛ بے ترتیب ؛ بے اصول -

**Planch,** *n* : دھات کی تختی یا پتھر کی سل ؛ ( خصوصاً ) پکی ہوئی مٹی کی سل جو مینا سازی میں کام آتی ہے -

**Planchet,** *n.* : دھات کی سادہ ٹکیا جس کا سکہ بنتا ہے ؛ دھاتی قرص جس کا سکہ مسکوک ہوتا ہے -

**Planchette,** *n.* : پلینچیٹ ؛ یہ ایک قسم کا خود نویس آلہ ہے جو دو پہیوں اور ایک پنسل پر قائم ہوتا ہے اور جب آدمی اس پر انگلیاں رکھتا ہے تو یہ پنسل خود بخود لکھنے لگتی ہے -

**Plane,** *n.* : چنار کی قسم کا درخت -

*p.-tree* : درخت چنار -

**Plane,** *n.* & *v. t.* : (۱) رندہ - (۲) دھات صاف کرنے کا رندہ - (۳) رندے سے چھیلنا یا ہموار کرنا ؛ رندہ پھیرنا ؛ صاف کرنا ؛ برابر کرنا -

*jack p.* : موٹے کام کا رندہ -

*moulding-p.* : سانچے بنانے کا رندہ -

*p. the way* : ( قدیم ) رستہ صاف یا ہموار کرنا -

*smoothing-p.* : نفیس کام کا رندہ -

*trying-p.* : باریک کام کا رندہ -

**Plane,** *n.* & *v. i.* : (۱) سطح ؛ سطح مسطح ؛ سطح ہموار - (۲) چپٹی باریک شے جیسے میز کی سطح یا ہوائی جہاز کی میز نما چھت - (۳) ( جمع ) ہوائی جہاز - (۴) بلورین قلم کا پہلو ؛ منشور مثلثی کا رخ - (۵) کان میں بڑی سڑک - (۶) ( مجازاً ) سطح خیال ؛ سطح علم ( جیسے *his superstition places him on the same p. as the savage* ) - (۷) ہوائی جہاز میں سفر کرنا یا سیر کرنا -

*inclined p.* : سطح مائل -

*p. sailing* : (۱) جہاز کے مقام کا تعین کرنا ، اس نظریے کے مطابق کہ وہ ہموار سطح میں سفر کر رہا ہے ؛ مستوی رانی - (۲) ( مجازاً ) نہایت سہل طریقۂ کار ( اب عموماً plain sailing مستعمل ہے ) -

**Plane,** *a.* : بالکل ہموار یا مسطح ؛ مستوی -

*p. chart* : نقشہ جس پر خطوط زوال اور متوازی خطوط عروج مساوی المسافت خطوط مستقیم سے دکھائے جاتے ہیں ( یہ نقشہ مستوی رانی میں کام آتا ہے ) -

*p.-table* : (۱) پیمائشی آلہ جو نقشے بنانے میں زاویہ پیمائی کے کام آتا ہے - (۲) اس پیمائشی آلہ سے ( رقبہ کی ) پیمائش کرنا -

**Planet,** *n.* : (۱) ( تاریخ ) سیارہ ؛ وہ جرم فلکی جو حرکت کرتا نظر آتا ہے ( ضد ستارہ ) - (۲) ( ہیئت ) وہ جرم فلکی جو آفتاب کے گرد گھومتا ہے - (۳) ( نجوم ) طالع ؛ سیارہ جس کا اثر اشخاص و واقعات پر پڑتا ہے -

*major pp.* : سیارات کلاں ( عطارد ، زہرہ ، ارض ، مشتری ، مریخ ، زحل ، یورے نس ، نپ چون ) -

*minor pp.* : سیارات صغیرہ ( ان کے مدار مشتری اور مریخ کے مداروں میں واقع ہیں ) -

*p. struck, -stricken* : حیران پریشان ؛ ھکا بکا ؛ خوف زدہ -

*primary pp.* : سیارات اولیہ ؛ سیارات اولی جو سورج کے گرد گھومتے ہیں -

*secondary pp.* : سیارات ثانویہ جو سیارات اولیہ کے گرد گھومتے ہیں -

*sun-and-p.* : دیکھو sun -

**Planet,** *n.* : عیسائیوں کی عید قربان و فطر کے موقع پر رسوم ادا کرنے والے کے پشت و دوش کا حلۂ عبادت -

**Planetarium,** *n.* : نظام سیارات کا نمونہ -

**Planetary,** *a.* : (۱) سیاری ؛ متعلق بہ سیارات - (۲) دنیوی ؛ سماوی - (۳) متحرک ؛ گرداں -

*p. hour* : معمولی گھنٹہ ( دن یا رات کا بارھواں حصہ ) -

*p. influence* : سیاروں کا اثر یا عمل -

*p. motions* : حرکات سیاری -

*p. system* : نظام سیاری ؛ نظام شمسی -

**Planetoid,** *n.* : سیارۂ صغیرہ ؛ نجمیہ ؛ سیارچہ -

**Plangent,** *a.* : ( آواز ) مرتعش ؛ ارتعاش پذیر ؛ اہتزاز پذیر ؛ کپکپانے والی ؛ گریہ و زاری کی ؛ غمگین ؛ مسلسل ؛ متواتر -

**plangency,** *n.* : (آواز کا) ارتعاش؛ اہتزاز؛ رقت و گریہ کی آواز -

**Plani-** : ( سابقہ بمعنی ) ہموار ، مسطح مثلاً :-

*planimeter* : آلۂ پیمائش سطح ( خاص کر بے قاعدہ شکل کی سطح کی پیمائش کا ) -

*planimetry* : سطح پیمائی -

*planimetric(al)* : سطح پیمایانہ -

*planipetalous* : مسطح پنکھڑی والا ؛ چپٹی پنکھڑی والا -

*planisphere* : کرۂ مسطحہ ؛ کرۂ فلکی کا نقشہ -

*planispheric* : کرۂ مسطحہ کا -

*revolving planisphere* : ایک آلہ جس سے آسمان کا وہ حصہ ظاہر ہوتا ہے جو کسی خاص وقت یا مقام پر نظر آتا ہے -

**Planish,** *v. t.* : (۱) چپٹا کرنا - (۲) ( سکہ بنانے کے لئے دھات کے ٹکڑوں کو ) چپٹا کرنا - (۳) ( تصویر وغیرہ پر ) رول پھیر کر پالش کرنا -

**planisher,** *n.* : چپٹا کرنے والا (شخص) ؛ چپٹا کرنے کی مشین -

**Plank,** *n.* : (۱) تختہ ؛ تختی ؛ پٹرا ؛ پٹڑی ؛ لوح - (۲) سیاسی پیش نامے ( پروگرام ) کا کوئی جز -

*p. bed* : سونے کا تختہ جس پر توشک وغیرہ نہیں ہوتی ( قید خانے میں قیدیوں کے لئے ) -

*walk the p.* : جہاز کے کنارے کے تختے پر آنکھوں پر پٹی باندھ کر چلنا (بحری ڈاکو اپنے اسیروں کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر انہیں اس تختے پر چلنے کے لئے مجبور کرتے جو سمندر میں نکلا ہوتا ہے یہ ان کا انداز قتل ہے ) -

**Plank,** *v. t.* : (۱) تختے لگانے ؛ تختے جڑنے ؛ تختہ بندی کرنی ؛ تختے چھانے ؛ تختوں سے ڈھکنا ؛ تختے بچھانے ؛ تختوں کا فرش کرنا - (۲) ( عامیانہ ) ( *p. down* ) ( روپیہ پیسہ ) رکھ دینا ؛ روپیہ فوراً ادا کر دینا -

**planking,** *n.* : تختہ بندی وغیرہ -

**Plankton,** *n.* : سمندری حیوانات و نباتات ( یہ ایک عام نام اُن تمام دریائی حیوانات و نباتات کا ھے جو سمندر ، دریا وغیرہ پر بہتے ، تیرتے ، پھرتے رہتے ھیں ) -

**Plano-** : ( سابقہ بمعنی ) مسطح ، چپٹا وغیرہ -

*plano-concave* : جس کی سطح کا ایک رخ مستوی دوسرا مقعور ھو ؛ مسطح مقعور -

*plano-convex* : جس کی سطح کا ایک رخ مستوی دوسرا محدب ھو ؛ مسطح محدب -

*planometer* : سطح پیما -

**Plant,** *n.* : (۱) پودا ؛ بوٹا ؛ نبات - (۲) نشو و نما ؛ اُگنا ؛ بڑھنا - (۳) وضع ؛ حالت - (۴) مشین اور اس کے متعلقات ؛ ( مجازاً ) دماغی کام کی مشین - (۵) ( عامیانہ ) دھوکا ؛ فریب ؛ جھانسا ؛ نقب یا سرقہ - (۶) (عامیانہ) سراغ رساں ؛ سراغ رسانوں کا طلایہ -

*in p.* : نشو نما میں ؛ اگتا ھوا -

*lose p.* : مر جانا ؛ مرجھا جانا -

*miss p.* : نہ اُگنا ؛ نہ پھوٹنا -

*p.-louse* : ایک قسم کا درخت کا کیڑا ؛ روکھہ جوں -

**plantlet,** *a.* : شجر چہ ؛ چھوٹا پودا یا بوٹا -

**plantlike,** *n.* : بوٹا سا ؛ پودا سا ؛ نبات نما -

**Plant,** *v. t.* : (۱) (بیج) بونا ؛ (پودا) لگانا ؛ (پیڑ)لگانا ؛ (جڑ) جمانا - (۲) ( درخت ) نصب کرنا ؛ گاڑنا ؛ جمانا - (۳) ( تالاب وغیرہ میں مچھلیاں ) چھوڑنا ( افزائش نسل کے لئے ) - (۴) (کسی جگہ پر ) متعین کرنا ؛ مقرر کرنا ( شخص کو خصوصاً بطور جاسوس کے ) - (۵) قائم کرنا ؛ آباد کرنا ؛ بنا ڈالنا ؛ بستی بسانا - (۶) بسانا ( کسی شخص کو ) کسی مقام پر - (۷) جا گزیں کرنا ؛ دل نشین کرنا ( کسی خیال کا ) - (۸) ( کسی قطعۂ اراضی پر ) ( درخت ) نصب کرنا ؛ شجرزار بنانا - (۹) ( گھونسا وغیرہ ) رسید کرنا - (۱۰) ( عامیانہ ) چھپانا ؛ مخفی رکھنا ( خصوصاً مال مسروقہ کو )- (۱۱) ( عامیانہ ) دفن کرنا ؛ مدفون کرنا - (۱۲) ( عامیانہ ) کان میں ( زر ریزے یا کچی دھات ) ڈالنا کہ خریدار دھوکا کھائیں - (۱۳) ( عامیانہ ) سازش کرنا ؛ فریب کا منصوبہ باندھنا ؛ فریب آمیز سازش کرنا - (۱۴) ترک کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ قطع تعلق کرنا ( جیسے *there I was fairly planted* ) -

*p. oneself* : اپنے تئیں قائم کرنا ؛ مضبوطی سے کھڑا ھونا -

*p. out* : پود لگانا ؛ نلاؤ کرنا ؛ کسی پودے کو گملے وغیرہ میں سے نکالنا اور کھلی زمین میں لگانا -

**plantable,** *a.* : لگانے کے لائق ؛ اُگانے کے قابل -

**Plantagenet,** *n. & a.* : (۱) اس خاندان کا رکن جس کا بانی جیفرے آف آنجو ( *Geoffrey of Anjou* ) تھا ، خصوصاً ھنری دوم سے رچرڈ سوم تک کوئی انگریزی بادشاہ - (۲) اس خاندان کا -

**Plantain,** *n.* : ایک قسم کی جھاڑی ( خصوصاً *Greater P.* ) جو زمین سے ملتی ھوئی پھیلتی ھے -

**Plantain,** *n.* : کیلا ؛ موز -

**Plantar,** *a.* : تلوے کا ؛ تلوے کے متعلق ؛ کف پا کی بابت -

**Plantation,** *n.* : ( تشریح ) (۱) مزرعہ ، شجر زار ؛ کشت - (۲) کارخانۂ کاشت ؛ کاشت سال ؛ جائداد ( جن میں پہلے غلام کاشت وغیرہ کا کام کرتے تھے ) - (۲) ( تاریخ ) بستی ؛ نو آبادی -

*p. song* : وہ راگ جو حبشی غلام امریکن مزرعہ میں گاتے تھے -

**Planter,** *n.* : (۱) مزارع ؛ کاشت کار ؛ کسان - (۲) ( آئرستان ) وہ انگریز جو ۱۷ ویں صدی میں ضبط شدہ جائدادوں پر قابض ھوا - ( ۳ ) مالک کارخانۂ کاشت ( خصوصاً گرم یا نیم گرم ملکوں میں ) ( جیسے *coffee, sugar -p.* ) - ( ۴ ) تخلبندی کی مشین ؛ بونے کی مشین ؛ آلو ، غلہ وغیرہ بونے کی مشین مثلاً *corn-p. potato-p.* وغیرہ -

**plantership,** *n.* : مالک کارخانہ ھونا -

**Plantigrade,** *a. & n.* : تلوؤں کے بل چلنے والا ( جانور یا انسان ) -

**Plantocracy,** *n.* : جزائر غرب الہند میں کاشت والوں کی حکومت -

**Planxty,** *n.* : ایک قسم کی صدائے بربط -

**Plaque,** *n.* : (۱) دھات یا چینی کی منقش یا سادہ تختی یا لوح - (۲) ( مرضیات ) داد ؛ ددوڑا -

**plaquette,** *n.* : چھوٹی تختی یا لوح -

**Plash,** *n.* : (۱) دلدل ؛ جوھڑ - (۲) ڈبرا ؛ چھپری -

**plashy,** *a.* : دلدل بھرا ؛ کیچڑ بھرا ؛ دلدلی ؛ ڈبروں سے بھرا ھرا -

**Plash,** *v. t. & i. & n.* : (۱) پانی چھپ چھپ کرنا ؛ چھبل چھبل کرنا ؛ کھنگھولنا ؛ جھکولنا ؛ چھینٹیں اُڑانا - (۲) غوطہ ؛ ڈبکی یا اس کی آواز -

**plashy,** *a.* : چھپ چھپ کرنے والا ؛ چھینٹیں اُڑانے والا (فوارہ وغیرہ)-

**Plash,** *v. t.* : ( شاخیں ) جھکا کر اور ایک دوسری میں گوندھ کر باڑ بنانا -

**Plasm,** *n.* : خلیے کا زندہ مادہ ؛ نخزمایہ ؛ مادۂ حیات ؛ حیاتیہ ؛ خون یا دودھ کا رقیق حصہ -

**Plasma,** *n.* : (۱) حجر الصلب اخضر ؛ سبز حجر الصاب - (۲) خون کا انجماد پذیر بے رنگ حصہ ؛ خون کا وہ رقیق حصہ جس میں جسیمے بہتے پھرتے ھیں ؛ پانچھا ؛ ملف ؛ حیاتیہ -

**plasmatic, plasmic,** *aa.* : نخزمایہ کا ؛ متعلقہ مادۂ حیات -

**Plasmin,** *n.* : وہ مادہ جو خون کے رقیق حصے سے حاصل ھوتا ھے ؛ پلاسمین -

**Plasmo-** : ( سابقہ بمعنی ) اصلی نخز مایہ -

*plasmogen* : اصلی نخز مایہ -

*plasmogeny, -gony* : طریقۂ خود تولید -

*plasmology* : جسمیوں کا مطالعہ ؛ جسمیات -

*plasmolysis* : نباتی خلیے کے نخز مایہ کا سکڑنا -

*plasmolyse* : نباتی خلیے کے نخزمایہ کا سکیڑنا -

*plasmolytic* : خلیۂ نباتی کے نخز مایہ کے سکڑنے کے متعلق یا جو اس کا باعث ھو ؛ جس میں اس طرح سکڑنے کا عمل ظاھر ھو -

**Plasmodium,** *n.* ( pl.-ia ) : ( حیاتیات ) (۱) عریاں نخزمایہ کا دتھا جو بدلو اجسام کے اجتماع سے بن جاتا ھے - (۲) طفیلی

جراثیم جو ملیریا کے مریضوں میں پائے جاتے ہیں -

**Plaster**, *n.* : (۱) پھایا ؛ پلاستر ؛ ضماد ؛ لیپ - (۲) پلاستر ؛ کہگل ؛ سفیدی ؛ قلعی -

*court p.* : (۱) چپک پھایا (جو زخم یا خراش پر لگایا جاتاہے) - (۲) سترھویں اور اٹھارھویں صدی میں درباری خواتین سیاہ ریشم کے ٹکڑے افزائش رنگ کے لئے چہرے پر پہنتی تھیں -

*mustard -p.* : رائی کا پلاستر -

*p. of Paris*: پیرسی پلاستر (نفیس سفیدکہر یامٹی کا پلاستر جو بطور سیمنٹ کے بھی استعمال ہوتا ہے) -

*sticking -p.* : چپکنے والا پلاستر -

**plastery**, *a.* : پلاستری ' پلاستر دار -

**Plaster**, *v. t.* : (۱) لیپنا ؛ پوتنا ؛ پوچا پھیرنا ؛ سفیدی پھیرنا ؛ رنگ کرنا ' پھیرنا یا چڑھانا ؛ استر کاری کرنا ؛ استر چڑھانا ؛ قلعی کرنا ؛ (مجازاً) حد سے زیادہ تعریف کرنا - (۲) پلاستر لگانا یا چڑھانا ؛ پھایا لگانا یا چڑھانا ؛ (مزاحاً) معاوضہ دینا ' بدلہ دینا ؛ تلافی کرنا - (۳) چپکانا ؛ لگانا ؛ پلاستر کی طرح لگانا - (۴) شراب میں (کھر یا مٹی) ملانا اس کی تیزی کم کرنے کے لئے -

**plasterer**, *n.* : پلاستر کار ؛ پلاستر کرنے والا ؛ سفیدی پھیرنے والا -

**Plastic**, *a.* : (۱) ڈھالنے کا ؛ ڈھالنے کے متعلق ؛ ڈھالنے کی خصوصیت رکھنے والا - (۲) تکوینی اشکال طبعی کا نشو و نما دینے والا - (۳) ڈھلنے والا ؛ سانچے میں ڈھلنے کے لائق ؛ صورت پذیر ؛ شکل پذیر - (۴) (مجازاً) لچک دار ؛ لچکیلا ؛ نرم ؛ ملائم - (۵) (حیاتیات) زندہ نسیج بنانے یا بننے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ تکوینی - جس میں یہ عمل پایا جائے (جیسے *p. bronchitis*) -

*p. arts* : فنون شکل تراشی ؛ وہ فن جن میں (بخلاف نقاشی) ڈھالنے اور سانچہ سازی سے کام لیا جاتا ہے ؛ مثلاً بت سازی ' سفال گری وغیرہ -

*p. clay*: (ارضیات) تیسرے طبقے کا وسطی حصہ -

*p. surgery*: جسم کی ناقص ساخت کو درست کرنے کا فن -

**plastically**, *adv.* : ڈھالنے کی غرض سے ؛ صورت گرانہ ؛ شکل تراشانہ -

**plasticity**, *n.* : صورت پذیری ؛ شکل پذیری ؛ ڈھلنے کی صلاحیت ؛ ملائمت -

**Plasticine**, *n.* : ایک قسم کی ملائم اور لچکدار چیز کا نام ہے جو مدرسوں میں بچوں کے لئے طرح طرح کی چیزیں بنانے یا ڈھالنے کے کام آتی ہے -

**Plastron**, *n.* : (۱) چرمی سینہ پوش (فینسنگ کرنے والوں یا پٹہ بازوں کا) ؛ سوار (سپاہی) کا صدر پوش - (۲) زنانہ سینہ پوش - (۳) مردانہ قمیص کا سامنا - (۴) کچھوے وغیرہ کے پوست کا شکمی حصہ ؛ اور جانوروں کا شکمی حصہ - (۵) (تاریخ) فولادی سینہ پوش ؛ فولادی چار آئینہ -

**Plat**, *n.* : قطعۂ زمین ؛ قطعۂ اراضی (جیسے *grass p.* گھاس کا قطعہ) -

**Plat**, *n.* & *v. t.* : دیکھو plait معنی نمبر ۲ و ۳ -

*Plat*, *n.* : قاب طعام ؛ کھانے کی رکابی -

**Platan**, *n.* : مشرقی چنار کا درخت -

**Plate**, *n.* : (۱) پترا ؛ ہموار ٹکڑا (دھات وغیرہ کا) - (۲) پترا کندہ کاری کے لئے - (۳) اس کا نقش - (۴) کتاب کی چھپی ... (۵) نام کی تختی (کسی چیز پر لگانے کے لئے) - (۷) شیشے یا دھات کا پترا (جس پر فلم ہو) (فوٹو گرافی کے لئے) - (۸) ٹائپ کی ہوئی تختیاں (طباعت کے لئے) - (۹) چھت کے شہتیر ؛ لکڑی ؛ چھت کے شہتیروں کے سہارے کے لئے (جیسے *roof, wall, window p.*) - (۱۰) سونے چاندی یا دوسری دھات کے برتن (کھانے کے) - (۱۱) طلائی یا نقرئی جام جو گھڑ دوڑ میں انعام کے طور پر دیا جاتا ہے - (۱۲) ایسی گھڑ دوڑ - (۱۳) مٹی یا چینی کی رکابی طباق (جیسے *dinner, soup -p.*) - (۱۴) جو شے طباق میں ہو (جیسے *a p. of strawberries*) - (۱۵) وہ برتن جس میں کلیسا میں چراغی ڈالی جاتی ہے (مثلاً *put a shilling in the p.*) -

*book -p.* : دیکھو Book -

*coffin -p.* : تابوتی تختی (جو تابوت کے ڈھکنے میں رکھتے ہیں جس پر متوفی کا نام ہوتا ہے) -

*door -p* : تختیٔ در ؛ دروازے کی تختی ؛ وہ تختی جس پر رہنے والے کا نام لکھ کر دروازے پر لٹکاتے ہیں -

*electro -p.* : دیکھو Electro -

*half -p.* : نیم تختی ؛ آدھی تختی ؛ نیم پلیٹ جس کی لمبائی ساڑھے چھ انچ اور چوڑائی پونے پانچ انچ ہوتی ہے -

*home p.* : (امریکہ) بیس بال میں بلا باز (بلا مار) کی جگہ -

*name -p.* : تختیٔ نام ؛ نام کی تختی ؛ نام کا پترا ؛ تختی جس پر نام لکھا ہوتا ہے -

*pewter p.* : جست کے برتن ' رکابیاں وغیرہ -

*pitcher's p.* : بیس بال میں گیند باز (گیند انداز) کی جگہ -

*p. -basket* : چھری کانٹے ' چمچے اور رکابیاں رکھنے کی ٹوکری -

*p. glass* : اعلیٰ درجے کا موٹا شیشہ جو چادروں میں ڈھالا جاتا ہے اور دریچوں میں لگایا جاتا ہے -

*p. -layer*: وہ شخص جو سڑک کی پٹڑی کی مرمت کرتا ہے اور ریل کی پٹڑی جماتا ہے -

*p. -mark* : سرکاری مہر ؛ مہر تصدیق ؛ وہ سرکاری مہر جو طلائی یا نقرئی اشیاء پر بطور تصدیق و سند لگائی جائے -

*p. -powder* : کھانے کے کانٹے چمچے وغیرہ صاف کرنے کا سفوف -

*p. -rack* : قاب گیر ؛ چوبیں فریم جس پر رکابیاں وغیرہ رکھتے ہیں کہ خشک ہوجائیں -

*p. -rail*: ریل کی ابتدائی زمانے کی چپٹی پٹڑی -

*quarter -p.* : چوتھائی تختی -

*selling p.* : وہ گھڑ دوڑ جس میں جیتنے والے گھوڑے کو ایک مقررہ قیمت پر بیچنا پڑتا ہے -

**plateful**, *n.* : قاب بھر ؛ طباق بھر ؛ رکابی بھر -

**plateless**, *a.* : بے قاب ؛ بن قاب ؛ بے رکابی -

**Plate**, *v. t.* : (۱) چادریں چڑھانا ؛ جہاز کے پہلوؤں پر دھات کی چادریں چڑھانا ؛ حفاظت یا خوبصورتی کے لئے کوئی دھات چڑھانا ؛ قلعی کرنا ؛ ملمع کرنا ؛ سونا یا چاندی چڑھانا - (۲) طباعت کے لئے پلیٹ بنانا -

**Plateau**, *n.* (pl. -x, -s) : (۱) میدان مرتفع ؛ بلند ہموار زمین ؛ حدب - (۲) نقش دار کشتی ؛ منقش خوان ؛ منقش رکابی - (۳) لوح مزین ؛ آراستہ تختی - (۴) ایک قسم کی زنانہ ٹوپی -

**Platen**, -tt-, *n.* : تابچہ ؛ چھاپے کی مشین کی پلیٹ ؛ مطبع کی پلیٹ ؛ پلیٹین (وہ پلیٹ جس سے کاغذ پر ٹائپ کا داب پڑتا ہے) -

**Plater**, *n.* : (۱) ملمع ساز ؛ ملمع کار ؛ قلعی گر ؛ سونا چاندی چڑھانے والا ؛ پترا ساز ؛ پترا کار - (۲) جہاز کے لئے

فولاد وغیرہ کی چادریں بنانے والا۔ (۱)(گھڑ دوڑ) ادنیٰ درجے کا گھوڑا جو انعامی جام کے لئے دوڑتا ھے - (۴) منبر ( پلیٹ فارم ) جس پر کھڑے ھوکر مقرر تقریر کرتا ھے -

**Platform**, *n.* & *v. t.*& *i.* : (۱) چبوترہ ؛ کرسی؛ مچان ؛ منبر ؛ شہ نشین- (۲) پلیٹ فارم ( ریل کا ) - (۳) کسی فریق کی سیاسی اساس یا بنیاد یا اس کا با ضابطہ نظام العمل؛ (خصوصاً امریکہ میں) انتخاب کے لئے اُمید واروں کے انتخاب کا اعلان - (۴) چبوترے پر رکھنا ؛ کرسی پر بٹھانا ؛ پلیٹ فارم پر رکھنا یا قائم کرنا - (۵) تقریر کرنا ؛ لکچر دینا -

**Plating**, *n.* : (۱) نعل (plate)کے معنوں میں -(۲) چاندی یا سونا چڑھانے کا کام ؛ ملمع کاری ؛ ملمع سازی ؛ قلعی گری - (۳) ملمع؛ قلعی ؛ گلٹ - (۴) انعامی جام کے لئے دوڑ ؛ انعامی جام کی دوڑ -

**Platinize**, *v. t.* : پلاٹینیم کا ملمع چڑھانا ؛ نقریہ چڑھانا ؛ پلاٹینم چڑھانا -

**Platinode**, *n.* : ولتائی ( voltaic ) خانے کا منفی اسطوانہ ؛ ولتائی خانے کی منفی تختی ( یہ تختی اکثر اوقات نقریہ کی ھوتی ھے ) -

**Platinoid**, *n.* : (۱) نقریہ نما ؛ ایک مخلوط دھات جو نکلیے ، جست اور تانبے سے مرکب ھوتی ھے اور جس میں کچھ پلاٹینم کی خاصیت بھی ھوتی ھے - (۲) وہ دھاتیں جو نقریے کے ساتھ ملی ھوئی پائی جاتی ھیں -

**Platinotype**, *n.* : پلاطینی ٹائپ ؛ پلاطینی چھپائی ؛ نقریائی چھپائی ؛ عکاسی چھپائی کا ایک انداز -

**Platinum**, *n.* : پلاطینم ؛ نقریہ -

*p. -black* : پلاطینم سیاہ ؛ نقرۂ سیاہ (پلاطینم جو ایک کالے سفوف کی شکل میں ھوتا ھے ) -

*p. metals* : پلاطینی دھاتیں ؛ نقریائی دھاتیں -

**platinic, platinous**, *aa.* : پلاطینی ؛ نقریائی -

**platiniferous**, *a.* : پلاطین دار ؛ نقریہ دار -

**Platitude**, *n.* : (۱) پرانی دھرانی فرسودہ بات یا قول ؛ ایک عام یا پرانی بات ( خصوصاً جو بڑے ٹھسہ پن اور سنجیدگی کے ساتھ بیان کی جاے) - (۲) (قول ، بات وغیرہ کا) معمولی ھونا؛ پھیکا پن؛ بے لطف اور بے مزہ ھونا ؛ پیش پا افتادہ ھونا ؛ فرسودہ ھونا -

**platitudinize**, *v. i.* : عام پرانی باتیں کہنا

**platitudinous**, *a.* : پرانی دھرانی عام (باتیں یا قول)؛ پیش پا افتادہ ؛ عام معمولی باتوں یا مثالوں سے پر -

**platitudinously**, *adv.* : عام پرانی ، پیش پا افتادہ باتیں کہتے ھوے -

**Platitudinarian**, *n.* & *a.* : (۱) فرسودہ مثالیں یا عام باتیں پیش کرنے والا - (۲) = platitudinous -

**Platonic**, *a.* : (۱) فلاطونی یا افلاطونی؛ افلاطون (مشہور یونانی حکیم متوفی سنہ ۳۴۷ ق - م ) کے متعلق - (۲) فلسفۂ افلاطون کا یا اس کے متعلق - (۳) (عام استعمال میں) محض ؛ لفظی ناقابل عمل؛ بے ضرر ؛ بے نقصان -

*P. love* : عشق افلاطونی ؛ افلاطونی محبت ؛ ذکور و اناث کے درمیان خالص روحانی محبت -

*platonics* : فلاطونی عاشق و معشوق کا باھمی تکلم ، راز و نیاز -

*P. year* : سال افلاطونی ( قدیم مفروضہ کے مطابق ) وہ زمانہ جس میں اجرام فلکی تمام برجوں کی سیر کرکے اپنے اصلی مقام پر واپس آ جاتے تھے -

**Platonically**, *adv.* : افلاطونی طریقے سے -

**Platonism**, *n.* : فلاطونیت ؛ فلسفۂ فلاطون -

**Platonist**, *n.* : فلاطونیت کا پیرو ؛ فلسفۂ فلاطون کا متعلم -

**Platonize**, *v. i.* & *t.* : (۱) فلاطونیت کا جامہ پہننا یا پہنانا یا رنگا جانا - (۲) فلسفۂ فلاطون کی پیروی کرنا ۔

**Platoon**, *n.* : ( تاریخ ) (۱) پلاطون ؛ پلے ٹون ؛ ( پیدل فوج کا چھوٹا سا ) دستہ ؛ خصوصاً ایسے سپاھیوں کا دستہ جو یکبارگی فائر کرے اور جس میں تقریباً ۶۰ سپاھی ھوتے ھیں اور جو لفٹننٹ کی کمان میں ھوتا ھے - (۲) یکبارگی فائر ؛ باڑہ - (۳) ( موجودہ ) آدھی کمپنی ؛ ڈبل کمپنی کا چوتھا حصہ -

**Platter**, *n.* : ( خصوصاً قدیم ) قاب ، رکابی ( عموماً لکڑی کی ) ؛ چھوٹا کٹھرا -

**Platy-** : ( رابطہ بمعنی ) چوڑا ، چپٹا وغیرہ -

*platypus* : ایک دودھ پلانے والا آبی جانور ، جو آسٹریلیا میں پایا جاتا ھے اور جس کے پاؤں پر جھلی منڈھی ھوتی ھے اور چونچ بط کی سی ھوتی ھے ؛ بط چونچ ؛ بط منقار -

*platy(r)rhine* : فراخ بینی ، چڑ نکا ( بندر ) ؛ چوڑے نتھنوں والا ( بندر ) -

**Plaudit**, *n.* : ( عموماً جمع ) مجمع کا تالیاں بجا کر تحسین کرنا ؛ آفرین ؛ واہ وا ؛ تعریف -

**Plausible**, *a.* : (۱) ( استدلال ، بیان وغیرہ ) جو بظاھر معقول یا ممکن معلوم ھو ؛ بظاھر خوشنما ، عمدہ - (۲) ( اشخاص وغیرہ ) بظاھر قابل اعتماد - (۳) خلیق لیکن عموماً دھوکا باز ؛ ظاھر دار-

**plausibility**, *n.* : بظاھر معقول وغیرہ ھونا ؛ ظاھر داری وغیرہ-

**plausibly**, *adv.* : بظاھر معقول طریقے سے؛ ظاھرداری وغیرہ سے-

**Play**, *v. i.*& *t.* : (۱) کھیلنا کودنا ؛ چلنا پھرنا ؛ اچھلنا کودنا ؛ آھستہ مارنا ؛ گرنا پڑنا - (۲) حرکت کرنا ؛ آزادانہ حرکت کرنا ( کلوں وغیرہ کا ) - (۳) ( ھتیار ، چھری کانٹے وغیرہ کو ھاتھ میں پکڑ کر ) استعمال کر سکنا - (۴) ( مچھلی کو ڈور سے کھینچتے کھینچتے ) تھک جانے دینا - (۵) ( کسی پر بندوق ) چلانا ؛ (کسی پر بندوق چلانا یا ( بندوق کسی پر ) چلنا - (۶) روشنی ڈالنا ؛ روشنی کا پڑنا - (۷) ( مذاق ، دل لگی ، چال فریب وغیرہ کا کسی کو ) ھدف بنانا - (۸) دل بہلانا ؛ جی خوش کرنا ؛ مزے اُڑانا ؛ اٹکھیلیاں کرنا - (۹) ( مقامی ) ( کام سے ) غیر حاضر رھنا ( خصوصاً ھڑتال والوں کا ) - (۱۰) کرکٹ ، تاش وغیرہ کھیلنا - (۱۱) ( مذاق دل لگی کی خاطر ) جھوٹ موٹ ظاھر کرنا ، بننا ( مثلاً p. that we are gipsies ) - (۱۲) جوا کھیلنا - (۱۳) کھیل میں مقابلہ کرنا ؛ کسی کو کھیل یا ٹیم میں شریک کرنا - (۱۴) ( مہرہ یا تاش کا پتا ) چلنا - (۱۵) ( کرکٹ ) ( گیند کو ) بلے سے مارنا - (۱۶) بجانا ؛ ( کوئی باجا ) بجانا (۱۷) ایکٹ کرنا ؛ ناٹک کھیلنا ؛ ( ڈراما ) کھیلنا ؛ نقل کرنا ؛ کسی کا پارٹ ادا کرنا ؛ سوانگ بھرنا - (۱۸) کسی کی طرح بننا -

*bees p. about flowers* : شہد کی مکھیاں پھولوں پر منڈلاتی ھیں-

*Free Trade is played out* : آزادانہ تجارت کا خاتمہ ھوگیا -

*his fancy played round the idea* : وہ اس تجویز پر خیال دوڑا رھا تھا -

*I feel played out* : مجھے ایسا معلوم ھوا کہ مجھ میں

سکت نہیں رہی -

*our horses were played out* : ہمارے گھوڑے تھک گئے تھے -

*p. about, around* : کھیلنا ؛ کودنا ؛ اُچھلنا ؛ پھدکنا -

*p. a good knife & fork* : خوب کھانا ؛ پیٹ بھر کے کھانا -

*p. a good stick* : پٹہ بازی میں مہارت پیدا کرنا -

*p. at* : کھیل میں مصروف ہونا ؛ (مجازاً) بے دلی سے (لڑائی وغیرہ) لڑنا -

*p. booty* : دیکھو Booty -

*p. ducks & drakes* : دیکھو Duck -

*played out* : از کار رفتہ ؛ تھکا ہوا -

*p. fair* : صاف معاملگی سے کام لینا -

*p. fast & loose* : دیکھو Fast -

*p. foul* : دھوکا بازی کرنا -

*p. in* : حاضرین کی آمد کے وقت باجا بجانا -

*p. into the hands of* : کسی کے ہاتھ میں کٹھ پتلی ہونا ؛ جیسا دوسرا (مخالف یا شریک) چاہتا ہے اس کی گون کی کرنا -

*p. it on, p. it low on, p. (low) down on* : (مبتذل) کسی سے ناجائز فائدہ اُٹھانا -

*p. off* : (۱) اپنے فائدے کے لئے (ایک کو دوسرے سے) بھڑا دینا ، لڑا دینا - (۲) (کسی شخص کو خود اس کی طرف سے) اس طرح پیش کروانا کہ اس کو نقصان پہنچ جائے - (۳) بھگل کانٹھنا : جو فروش گندم نمائی کرنا -

*p. on* : (کرکٹ) اپنی گیند کو اپنی وکٹ سے ٹکرانا اور خود آؤٹ ہو جانا -

*p.* one's *cards well* : موقع سے خوب فائدہ اٹھانا -

*p.* one's *part well* : (مجازاً) اپنا کام بحسن و خوبی انجام دینا -

*p.-or-pay bet* : ایسی شرط جو ہر حالت میں قائم رہے خواہ گھوڑا دوڑے یا نہ دوڑے -

*p. out* : حاضرین کی رخصت کے وقت باجا بجانا -

*p. the deuce* or *devil* : (مجازاً) شیطنت اختیار کرنا -

*p. the first fiddle* : دیکھو Fiddle -

*p. the fool* : حماقت کرنا ؛ بے وقوفی کرنا -

*p. the game* : کھیل کے قواعد کی پابندی کرنا ؛ (مجازاً) داد شرافت دینا -

*p. the second fiddle* : دیکھو Fiddle -

*p. truant* : دیکھو Truant -

*p. up* : کھیل میں جان لڑا دینا -

*p. (up)on* : ابلہ فریبی کرنا؛ کسی کی زود اعتقادی سے نفع حاصل کرنا-

*p. upon the square* : دیکھو Square -

*p. upon words* : ضلع جگت سے کام لینا -

*p. up to* : (۱) کسی ڈرامے میں اس طرح پارٹ کرنا کہ (کسی دوسرے ایکٹر کو) مدد پہنچے - (۲) (مجازاً) خوشامد ، چاپلوسی کرنا ؛ پشتی لینا ؛ مدد پر رہنا -

*p. well* : کھیلنے کے لئے عمدہ حالت اور تیاری میں ہونا -

*p. with* : (۱) کسی سے کھیلنا ؛ دل بہلانا ؛ طبیعت خوش کرنا - (۲) ہیچ ، ادنیٰ ، معمولی (بات) سمجھنا ؛ غیر اہم جان کر پروا نہ کرنا ؛ چٹکیوں میں اُڑانا -

*smile played on his lips* : تبسم اُس کے لبوں پر کھیل رہا تھا-

*tresses p. on her neck* : زلفیں اس کی گردن پر لہرا رہی ہیں-

*wind plays on water* : ہوا پانی سے اٹکھیلیاں کرتی ہے -

**playable,** *a.* : (گیند ، میدان ، انٹے کی میز وغیرہ) کھیلنے کے قابل -

**Play,** *n.* : (۱) تیز ، سبک یا وقفہ دار حرکت (مثلاً *the p. of light and shadow upon the leaves*)-(۲) مشغلہ؛ عمل؛ حرکت- (۳) آزادیء عمل و حرکت ؛ چلنے پھرنے کی آزادی؛ نقل و حرکت کے لئے جگہ ؛ حرکت کی گنجائش - (۴) تفریح ؛ دل بہلاؤ ؛ دل لگی ؛ کھیل ؛ کلیل ؛ لہو و لعب - (۵) کھیل ؛ بازی - (۶) کھیلنے کا انداز یا طریقہ ؛ کھیلنے کی طرز - (۷) کھیل کے میدان کا حد بندی کیا ہوا حصہ - (۸) کام کرنا موقوف کرنا ؛ کام نہ کرنا (ہڑتال کے زمانے میں مزدوروں کا) - (۹) سوانگ؛ ناٹک ؛ تمثیل ؛ ڈراما - (۱۰) جوا ؛ قمار بازی -

*allow full p. to curiosity* : راز جوئی کی عادت کو پوری آزادی دینا -

*ball is in p.* : (کرکٹ ، فٹ بال) گیند کھیل میں ہے (کھلاڑی اس وقت گیند سے کھیل رہے ہیں) -

*ball is out of p.* : گیند کھیل سے باہر ہے (کھلاڑی گیند سے نہیں کھیل رہے ہیں) -

*bolts should have half an inch of p.* : بلیوں میں (چٹخنیوں میں) آدھا انچ کی گنجائش ہونی چاہیے -

*child's p.* : بازیچۂ اطفال؛ بچوں کا کھیل؛ آسان کام؛ سہل کام-

*fair p.* : دیکھو Fair -

*foul p.* : دیکھو Foul -

*he said it only in p.* : اس نے صرف یہ دلگی کے طور پر کہہ دیا تھا -

*lively p. of fancy* : تخیل کی دلچسپ پرواز -

*make p.* : (۱) موثر طریقے سے عمل کرنا - (۲) (شکار ، دوڑ وغیرہ میں) تعاقب کرنے والوں کو (تعاقب کی) مشق کرانا -

*other forces also came into p.* : اور قوتیں بھی حرکت میں آئیں -

*other forces are brought* or *called into p.* : اور قوتیں بھی عمل میں لائی گئی ہیں؛ اور قوتیں بھی کام میں لائی گئی ہیں-

*other forces are in full p.* : دوسری قوتیں بھی پوری طرح کار فرما ہیں یا عمل کر رہی ہیں -

*p.-actor* : (حقارتاً) ایکٹر ؛ ناٹکی ؛ ڈراما کرنے والا -

*p.-bill* : ناٹک کا اشتہار -

*p.-club* : (گولف) ایک قسم کا بلا -

*p.-day* : (۱) مدرسے کی تعطیل کا دن - (۲) ہفتے کا وہ دن جب کان کے مزدور کام نہیں کرتے -

*p.-debt* : جوئے بازی کا قرضہ؛ وہ قرضہ جو قمار بازی میں لیا جائے -

*playfellow* : (خصوصاً بچوں کے) کھیل، تفریح کا ساتھی؛ بچپن کا ساتھی-

*playgame* : (مجازاً) بچوں کا کھیل -

*playgoer* : اکثر دارالتمثیل جانے والا ؛ اکثر ناٹک دیکھنے والا -

*playground* : کھیل کا میدان -

*playhouse* : سوانگ گھر ؛ دارالتمثیل ؛ تھیٹر -

*playmate* : = Playfellow

*p. of words* : بازی الفاظ ؛ محض فصاحت و بلاغت یا طرز تحریر میں نرالا پن یا کوئی خاص اثر پیدا کرنے کے لئے لفظوں کا استعمال -

*p. on words* : تجنیس ؛ جگت ؛ ہم آواز لیکن مختلف معنی رکھنے والے الفاظ کا ظریفانہ استعمال -

*plaything* : لعبت ؛ کھلونا ( نیز مجازاً ) -

*playtime* : کھیل کا وقت ؛ وقت لہو و بازی -

*playwright* : تمثیل نگار ؛ ڈراما نویس ؛ سوانگ لکھنے والا -

*that is a playgame in comparison* : وہ تو مقابلتاً بچوں کا کھیل ہے -

*the playground of Europe* : سوئٹستان ( جسے یورپ کا میدان لہو و لعب کہتے ہیں ) -

**Player,** *n.* : ( ۱ ) کھیلنے والا ؛ کھلاڑی وغیرہ - ( ۲ ) جو شخص کسی کھیل میں مشغول ہو ؛ ماہر کھلاڑی ؛ کرکٹ وغیرہ کا پیشہ ور کھلاڑی - ( ۳ ) ایکٹر ؛ ناٹکی ؛ ڈراما کرنے والا ؛ ( بول ' کرکٹ وغیرہ ) رہ گیند جو بعد میں کھیلی جائے -

**Playful,** *a.* : شوخ ؛ طناز ؛ کھلاڑ ؛ کھلاڑی ؛ چنچل ؛ اچپل ؛ زندہ دل ؛ دل لگی باز ؛ پر مذاق ؛ ظریفانہ ؛ مذاقیہ ؛ مسخرے پن کا - مذاق میں ؛ خوش طبعی سے ؛ ٹھٹھول

**playfully,** *adv.* : سے ؛ مزاحانہ ؛ لا عبانہ ؛ کھیل کے طور پر ؛ مزاح کے انداز سے ؛ کھلاڑی پن سے وغیرہ -

**playfulness,** *n.* : کھلاڑ پن ؛ چنچل پن ؛ اچپلاہٹ ؛ دل لگی بازی وغیرہ -

**Playing,** *n.* : اسم ' فعل کے معنوں میں ( دیکھو *play* ) -

*p.-cards* : تاش -

**Plea,** *n.* : ( ۱ ) عذر ؛ اعتذار ؛ حجت ؛ استدلال ؛ دلیل ؛ جواب - ( ۲ ) ( قانون ) تحریری بیان ؛ صفائی ؛ جواب دھی ( ۳ ) ( تاریخ ) مقدمہ ؛ استغاثہ -

*Court of common Pp.* : عدالت عذرات عامہ ؛ انگلستان کی دیوانی عدالت ( منسوخ شدہ سنہ ۱۸۷۵ ) -

*special p.* : عذر خاص (جس میں کوئی نیا واقعہ بیان کیا جائے) -

**Pleach,** *v.t.* : بلنا ؛ بل دینا ؛ مروڑنا ؛ بٹنا ؛ بھاننا ؛ لپیٹنا ؛ ملانا ؛ گونتھنا ؛ گوندھنا -

**Plead,** *v. i. & t.* : ( ۱ ) وکالت کرنا - ( ۲ ) حجت کرنا ؛ استدلال کرنا ؛ دلیل کرنا ؛ بحث کرنا - ( ۳ ) عذر کرنا ؛ عذر پیش کرنا ؛ عذربیان کرنا ؛ عذر مبنی پیش کرنا ؛ براءت کے ثبوت میں پیش کرنا -

*I can only p. inexperience* : میں ( اپنی براءت کے ثبوت میں ) صرف نا تجربہ کاری پیش کرسکتا ہوں -

*p. against* : ( کسی شے یا فیصلے کے ) خلاف پیروی کرنا -

*p. for* : ( کسی شخص یا شے یا مقصد یا فیصلے کے لئے ) پیروی کرنا -

*p. guilty* : اقبال جرم کرنا ؛ اعتراف جرم کرنا -

*p. not guilty* : انکار جرم کرنا -

*p. with* : ( کسی شخص کے لئے یا کسی شے کے موافق یا مخالف کسی شخص کے سامنے ) پر جوش استدعا کرنا -

**pleader,** *n.* : وکیل ؛ کسی فریق مقدمہ کا مختار یا پیرو کار -

**pleadable,** *a.* : عذر میں پیش کرنے کے قابل ؛ عذر پذیر -

**pleadingly,** *adv.* : بلا منت و سماجت ؛ پر جوش استدعا کرتے ہوئے -

**Pleading,** *n.* : ( ۱ ) فعل (plead) کے معنوں میں- (۲) بیان فریقین مقدمہ ( بنائے دعویٰ یا جواب دھی و بیان صفائی عموماً تحریری )

*special p.* : دیکھو Special -

**Pleasance,** *n.* : ( ۱ ) ( قدیم ) مسرت ؛ انبساط ؛ فرحت ؛ لذت و سرور - ( ۲ ) عیش و طرب ؛ عیش و نشاط - ( ۳ ) تفریح گاہ ؛ پائیں باغ ؛ خانہ باغ ( اب صرف اسماے خاص کے ساتھ باقی ھے )-

**Pleasant,** *a.* : ( ۱ ) خوش گوار ؛ خوش مزہ ؛ دل پذیر ؛ خوش نما ؛ فرح بخش ؛ تازگی بخش ؛ زندہ دل ؛ خندہ پیشانی - ( ۲ ) عمدہ ؛ نفیس ؛ مرغوب ؛ خوش آیند ؛ پسندیدہ ؛ پر لطف- ( ۳ ) ( قدیم ) ظریف ؛ خوش مزاج ؛ زندہ دل ؛ شوخ طبع ؛ ظریفانہ ؛ پر ظرافت ؛ پر مذاق -

*has a p. manner* : ( وہ ) خوش اطوار ہے -

*p. breeze* : خوش گوار ہوا -

*p. companion* : یار شاطر ؛ یار زندہ دل -

*p. discovery* : پر لطف انکشاف -

*p. flavour* : خوش گوار ذائقہ -

*spent a p. evening* : ( ہم نے ) پر لطف شام گزاری -

**pleasantly,** *adv.* : پسندیدہ ؛ پر لطف طریقے سے وغیرہ -

**pleasantness,** *n.* : خوشگوار ہونا ؛ پسندیدگی ؛ خوش آیندگی ؛ پر لطف وغیرہ ہونا -

**Pleasantry,** *a.* : ( ۱ ) خوش طبعی ؛ پر مذاق ہونا ؛ ظرافت ؛ لطیفہ گوئی - ( ۲ ) مطائبہ ؛ مذاق یا دل لگی کا فقرہ

**Please,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) خوش ' شاد ' مسرور ' محظوظ یا راضی کرنا - ( ۲ ) اچھا ' احسن ' مناسب خیال کرنا یا سمجھنا ؛ پسند آنا ( مثلاً *I shall do exactly as I p.* ) - (۳) (صیغۂ امر) براہ کرم ؛ مہربانی کرکے ( یہاں *please* دراصل *may it p. you* کا قائم مقام ہے ) -

*& now, if you p., he expects me to pay for it*: اوراب جناب ! آپ برا نہ مانیں وہ مجھ سے توقع رکھتا ہے کہ میں اس کی قیمت ادا کروں -

*be pleased with* : ( کسی چیز سے ) خوش ہونا -

*coffee for two p.* : مہربانی کر کے دو آدمیوں کے لئے کافی لاؤ-

*his last book will p. you* : اس کی اخیر کتاب آپ کو پسند آے گی -

*His Majesty has been graciously pleased to confer*: ( رسماً ) جلالت مآب ملک معظم از راہ عنایت ... عطا کرتے ہیں -

*if you please* : برضاے جناب ؛ اگر آپ چاہیں ( معمولی چیزوں کے متعلق درخواست کرنے کا طریقہ ) -

*I shall be pleased to do* : اس سے ( یہ کرنے سے ) مجھے مسرت ہوگی (عامیانہ استعمال میں shall کی بجاے will) -

*it has never pleased him to explain* : اس نے کبھی اس کی تشریح کرنی گوارا نہیں کی -

*I will take another cup, if you p.* : اگر آپ اجازت دیں تو میں ایک پیالی اور پیوں -

*may I come in, p.?* : کیا مجھے اندر آنے کی اجازت ہے ؟

*meant only to p. the eye* : صرف نظر کو خوش کرنے کے لئے؛ محض اس لئے کہ نظر کو بھلا معلوم ہو -

*p. don't (or p. not to) forget the key* : مہربانی کر کے کنجی نہ بھولیے

*p. God* : اگر خدا نے چاہا؛ انشاء اللہ -

*p. the pigs* : = Please god ( مزاحاً )

*p. (to) return it soon* : براہ نوازش اسے جلد واپس کیجیے -

*p. your honour, the matter will be cleared up some day* : حضور ! یہ معاملہ کسی روز واضح ہو جائیگا -

*p. your honour, there was no moon that night* : اگر حضور اجازت دیں تو میں یہ عرض کروں کہ اس شب چاند نہ تھا ( یہاں *p.* قائم مقام ھے *may it p.* کا ) -

*p. yourself* : آپ جانیں ؛ جیسا چاھیں کریں ؛ جو چاھیں کریں -

*ring the bell, p.*: براہ کرم گھنٹی بجائیے -

*was anxious to p.*: وہ خوش کرنے کے لیے فکر مند تھا ؛ وہ خوش کرنے کو آمادہ تھا -

*your lordship was pleased to doubt my veracity* : ( طنزاً ) حضور والا نے میری صداقت پرشک ظاھر فرمایا تھا -

**pleased**, *a.*: شاد ؛ خوش ؛ مسرور ؛ رضامند -

**pleasing**, *a.*: مرغوب ؛ مقبول ؛ فرحت بخش ؛ خوش کُن ؛ پر لطف ؛ خوش آیند ؛ پیاری -

**pleasingly**, *adv.*: خوش کُن ؛ پر لطف وغیرہ انداز سے -

**Pleasurable**, *a.*: مسرت بخش ؛ پر لطف وغیرہ -

**pleasurableness**, *n.*: مسرت بخش ؛ پر لطف وغیرہ ہونا -

**pleasurably**, *adv.*: لطف سے ؛ آرام سے ؛ مسرت میں وغیرہ -

**Pleasure**, *n. & v. t.: & i.* (۱) خوشی ؛ خرمی ؛ مسرت ؛ انبساط ؛ حظ ؛ مزہ - ( ۲ ) حظ نفس ؛ بھوگ بلاس ؛ عیش و عشرت ؛ عیش پرستی ؛ عیاشی - (۳) خواھش ؛ مرضی ؛ رضامندی ؛ خو شنودی - (۴) ( کسی کو ) خوش کرنا ؛ مسرت بخشنا - (۵) ( کسی چیز یا فعل سے ) خوش ہونا ؛ حظ اٹھانا ؛ مسرور ہونا -

*a life given up to p.*: عیاشانہ ' عیش پرستانہ زندگی -

*can be altered at p.*: یہ حسب خواھش یا مرضی تبدیل ہو سکتا ھے -

*can be postponed during our p.*: یہ ھماری خواھش یا مرضی پر ملتوی ہوسکتا ھے -

*do me the p. of dining with me* : شریک طعام ہو کر آپ مجھے مسرت بخشیں -

*he takes (a) p. in contradicting or contradiction* : اس کو تردید میں مسرت حاصل ہوتی ھے -

*I shall not consult his p.* : میں اس کی رضا جوئی نہیں کرونگا -

*it is our p. to* : ( شاھانہ رسمی انداز بیان ) ھماری یہ خوشی ھے کہ -

*it is our p. to submit balance sheet* : ( عامیانہ ) ھماری یہ خواھش ھے کہ ھم روشن باقی پیش کریں -

*man of p.*: اوباش ؛ عیش پرست ؛ عیاش -

*p. -boat* : تفریحی کشتی ؛ مور پنکھی -

*p. -ground* : تفرج گاہ ؛ تفریح گاہ ؛ سیر گاہ ؛ تماشا گاہ -

*they are now taking their p. at Bath* : ( قدیم ) آجکل وہ شہر باتھ میں لطف اٹھا رھے ھیں ' مزے اڑا رھے ھیں -

*to converse with him is a source of p.*: اس سے گفتگو

کرنا باعث مسرت ھے -

**Pleat**, *n. & v. t.*: (۱) تہ ؛ شکن ؛ چین ؛ چنٹ ؛ میںڈی ؛ چٹیا - (۲) تہ کرنا ؛ شکن ڈالنا ؛ چنٹ ڈالنا ؛ میںڈی گوندھنا ؛ چٹیا گوندھنا

**Pleb**, *n.*: (عامیانہ) نیچ ذات کا شخص ؛ ادنیٰ یا عامی -

**Plebeian**, *n. & a.*: (۱) (روما) عامی (جو طبقۂ امرا سے نہ ہو) - (۲) عامی جو امرا کے طبقے سے نہ ھو - (۳) نیچ ذات کا ؛ عوام کا - (۴) رذیل ؛ کمینہ ؛ ادنیٰ ؛ اُجڈ ؛ انگھڑ ؛ گنوار ؛ عامیانہ -

**plebeianness**, *n.*: اُجڈ پن ؛ گنوار پن ؛ رذالت ؛ ادنیٰ پن ؛ سوقیانہ پن ؛ عامیانہ پن -

**plebeianize**, *v. t.*: عامیانہ بنانا ؛ عام بنانا -

**Plebiscite**, *n.*: ( تاریخ روما ) (۱) قانون موضوعۂ مجلس عوام - (۲) رائے عامہ ( کسی اھم جمہوری معاملے میں رائے دھندگان کا بلا توسط نمائندہ رائے دینا ) - (۳) رائے عامہ کا باضابطہ یا بے ضابطہ اظہار -

**plebiscitary**, *a.*: صفت مذکورہ بالا معنوں میں -

**Plectrum**, *n.*: مضراب ؛ زخمہ -

**Pledge**, *n.* : (۱) شے مکفولہ ؛ شے مرھونہ ؛ جو چیز رھن رکھی جائے ؛ جو شے گروی کی جائے - (۲) کفالت ؛ آڑ ؛ ضمانت ؛ رھن - (۳) ( مجازاً ) بچہ ؛ نشان عنایت ؛ وہ شے جو اظہار عنایت کے طور پر دی گئی ہو - (۴) جام صحت نوش کرنا - ( ۵ ) وعدہ ؛ عہد ؛ پیمان - ( ۶ ) حلف ؛ قسم ؛ سوگند ( ترک مے کی ) ؛ ( سیاسیات ) پیمان رھنما ؛ لیڈر کا عہد ( کوئی خاص طرز عمل اختیار کرنے یا نہ کرنے پر ) -

*goods lying in p.*: ضمانت میں پڑا ہوا سامان ؛ کفالت میں رکھا ہوا مال -

*taken out of p.*: جو سامان کفالت سے واگزاشت کرایا گیا ہو ؛ جو مال ضمانت سے چھڑایا گیا ہو -

*take, sign, keep, the p.*: ( ترک مے سے ) توبہ کرنا ؛ سوگند کھانا ؛ اس کے حلف نامے پر دستخط کرنا ؛ اس توبہ پر قایم رھنا -

*under the p. of secrecy* : بہ پیمان رازداری ؛ بہ وعدۂ رازداری -

**Pledge**, *v. t.*: (۱) گرو رکھنا ؛ گروی کرنا ؛ رھن رکھنا ؛ مکفول کرنا - ( ۲ ) عہد ' وعدہ ' پیمان کرنا - ( ۳ ) ( مجازاً ) قول ھارنا ؛ زبان ھارنا ؛ زبان دینا ؛ بات ھارنا - ( ۴ ) ( کسی کا ) جام صحت پینا -

**pledgeable**, *a.*: (۱) قابل رھن ؛ قابل گرو ؛ لائق کفالت ؛ قابل ضمانت ؛ جو ( شے ) ضمانت میں دی جاسکے - ( ۲ ) لایق عہد و پیمان -

**Pledgee**, *n.*: مُرتہن ؛ گرو دار -

**pledger**, *n.*: راھن ؛ گرو کنندہ -

**Pledget**, *n.*: کتانے کی چھوٹی ڈِبی ؛ پھایا ( زخم کا ) -

**Pleiad**, *n.* (pl. -ads, -ades) (۱) (جمع) عقد ثریا ؛ خوشۂ پروین ؛ سپت رشی - ( ۲ ) سات سہیلیوں کا جھمکا ؛ سبعہ سیارہ - (۳) (مجازاً) سات رتن ؛ شاندار اشخاص یا اشیاء ( عموماً سات ) کا اجتماع -

**Pleistocene**, *n. & a.* : (۱) (طبقات الارض) جدید ترین طبقہ ؛ نوترین طبقہ ؛ وہ طبقہ جو جدیدتر طبقے کے بعد پیدا ہوا ھے - (۲) نوترین ؛ جدید ترین -

**Plenary,** *a.* : (۱) پورا ؛ کامل ؛ مکمل ؛ تمام ؛ جملہ ؛ کل - (۲) مطلق ؛ غیر محدود ؛ غیر مقید ؛ غیر مشروط - (۳) (جلسہ) کامل ؛ (مجلس) مکمل ؛ وہ (جلسہ) جس میں تمام ارکان شریک ہوں -

*p. inspiration* : دیکھو Inspiration

**plenarily,** *adv.* : پورے ، مکمل ، غیرمحدود ، غیرمشروط طور پر -

**Plenipotentiary,** *a.* & *n.* : (۱) مدارالمہام ؛ سفیر بہ اختیارات کامل ؛ وہ سفیر جس کو اختیارات تمیزی حاصل ہوں ؛ وکیل مطلق ؛ مختار کل - (۲) جس کو اختیارات کامل حاصل ہوں - (۳) (اختیارات) کامل ؛ غیر محدود ؛ غیر مشروط

**Plenitude,** *n.* : (۱) کاملیت ؛ کمالیت - (۲) کثرت ؛ فراوانی ؛ بہتات ؛ افراط -

**Plenteous,** *a.* : (شاعرانہ) بکثرت ؛ بہ افراط ؛ خوب ؛ زیادہ ؛ بہت ؛ کثیر ؛ وافر ؛ بھر پور -

**plenteously,** *adv.* : بکثرت ؛ بہ افراط ؛ کثیر ؛ وافر ؛ افزوں ؛ بہت ؛ زیادہ ؛ افزونی سے -

**plenteousness,** *n.* : کثرت ؛ افراط ؛ وفور ؛ افزونی ؛ سرسائی -

**Plentiful,** *a.* : کثیر ؛ خطیر ؛ وافر ؛ افزوں ؛ بہت ؛ زیادہ ؛ بکثرت ؛ بہ افراط -

**plentifully,** *adv.* : بکثرت ؛ بہ افراط ؛ بہ افزونی ؛ وافر ؛ بہت ؛ زیادہ ؛ سوسائی سے ؛ کثرت سے -

**plentifulness,** *n.* : کثرت ؛ افراط ؛ افزونی ؛ سرسائی ؛ بہتات ؛ زیادتی -

**Plenty,** *n.* & *adv.* : (۱) زیادتی ؛ کثرت ؛ افراط ؛ افزونی ؛ بہتات ؛ زیادتی ؛ سرسائی ؛ کافی ہونا - (۲) کافی (دیکھو *p. large* &c *enough*) -

*here is a cake in p.* : یہاں بہت سے کیک ہیں -

*horn of p.* : سبھ سینگ (جو قدیم ظغروں میں آسودہ حالی کی علامت کے طور پر بناتے تھے) -

*p. large* : کافی بڑا -

*p. of cake* : کیکوں کی افراط ؛ بہت سے کیک -

*we are in p. of time* : ہمارے پاس بہت وقت ہے -

**Plenum,** *n.* : (۱) ملاء ؛ وہ جگہ جو مادے سے پر ہو ؛ بڑی - (۲) بھری مجلس ؛ بھری محفل ؛ پوری جماعت ؛ اجتماع کامل -

*p. system* : (کمرے وغیرہ میں) ہوا کے داخل و خارج کرنے یا آمد و رفت کا ایک خاص نظام -

**Pleonasm,** *n.* : حشو و زواید کا استعمال ؛ بھرتی کے الفاظ کا استعمال ؛ حشویت (مثلاً a false lie) -

**pleonastic,** *a.* : زاید ؛ حشوی ؛ بھرتی کا -

**pleonastically,** *adv.* : ازروئے حشو و زواید ؛ حشوی طور پر -

**Plesiosaurus,** *n.* : ایک قسم کا سمندری جانور ؛ جواب معدوم ہے اس کی گردن چھوٹی اور دم لمبی ہوتی تھی -

**Plethora,** *n.* : (۱) امتلاء دموی ؛ کثرت الدم ؛ غلبۂ خون ؛ یہ ایک مرض کی حالت ہے جس میں خون میں سرخ جسیمے بڑھ جاتے ہیں - (۲) (مجازاً) نقصان دہ کثرت ؛ مضر افراط ؛ بے جا فراوانی -

**plethoric,** *a.* : (۱) کثیرالدم وغیرہ - (۲) بے جا طور پر وافر ؛ مضر طور سے پر ؛ مملو وغیرہ -

**plethorically,** *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Pleura,** *n.* : غشاء الریہ ؛ پھیپھڑے کا پردہ ؛ غشاء محیط شش ؛ ... بے ریڑھ کے جانوروں کے پہلو کا ایک حصہ -

**pleural,** *a.* : ...غشاء الریہ کے متعلق وغیرہ -

**Pleurisy,** *n.* : ...الصدر ؛ ذات الجنب ؛ غشاء الریہ کا آماس -

**pleuritic,** *a.* : ...الصدری ؛ ذات الجنب کے متعلق یا اس کا -

**Pleuro-** : ...اصطلاح ماخوذ از یونانی pleura بمعنی) طرف ' ...پہلو ' پسلی ' ضلع ' غشاء الریہ -

*pleurodynia* : ...سینہ ؛ چھاتی کا درد ؛ سینے کے عضلات ...میں گٹھیا کا درد ؛ الم الجنب -

*pleuro-pneumonia* : ...نمونیا جس میں ذات الجنب بھی ہو -

**Pleximeter,** *n.* : ...ضرب پیما ؛ صدمہ پیما ؛ یہ ایک عاجی باریک پتر ...جو جسم کے کسی حصے پر رکھا جاتا ہے اس پر شاکوشی (plexo...) سے آہستہ آہستہ ضرب لگاکر معائنہ کرتے ہیں -

**Plexor,** *n.* : ...طب) شاکوشی ؛ مطرقہ ؛ مقراع -

**Plexus,** *n.* : ...تشریح) ضفیرہ ؛ حیوانی جسم کی نسیج کا جال ؛ ...ریشوں کی جالی -

*gastric p.* : ...ضفیرۂ معدی -

*pulmonary p.* : ...ضفیرۂ رئوی ؛ ضفیرۂ ششی ؛ منسج رئوی -

**plexiform,** *a.* : ...ضفیرہ پیکر ؛ منسج شکل -

**Pliable,** *a.* : ...لچکیلا ؛ لچکدار ؛ بغیر ٹوٹے مڑ جانے والا ؛ خمیدنی - (۲) (مجازاً) موم کی ناک ؛ اثرپذیر ؛ ترغیب پذیر ؛ اطاعت پذیر -

**pliability,** *n.* : ...لچکیلاپن - (۲) (مجازاً) موم کی ناک ہونا ؛ ...پذیری ؛ ترغیب پذیری وغیرہ -

**pliably,** *adv.* : ...لچکیلے پن سے ؛ ترغیب پذیری سے وغیرہ

**Pliant,** *a.* : = pliab...

**pliancy,** *n.* : = pliabilit...

**pliantly,** *adv.* : = pliab...

*Plica,* *n.* (pl. *-ae*) : ... تہ جیسے جلد یا جھلی کی - (۲) ...تیز (p. polonica) بالوں کی ایک بیماری جس سے بال ...چپکیلے ہوجاتے ہیں -

**Plicate(d),** *aa.* : ...نباتیات ' حیوانیات ' طبقات الارض) تہ ...دار ؛ طبق دار -

**Plication,** *n.* : ... تہ داری ؛ طبق داری - (۲) تہ -

**Pliers,** *n.* : ...چمٹی ؛ ایک قسم کی سنسی -

**Plight,** *v. t.* & *n.* : ... (زبان ' قول ' بچن وغیرہ) دینا ' ...کرنا (خصوصاً p.p. میں) - (۲) اپنی نسبت یا منگنی کسی ...سے کرنا (خصوصاً p.p. میں) - (۳) قول ؛ بچن ؛ پیمان وفا ؛ ...عہدۂ محبت ؛ نسبت ؛ منگنی - (۴) حالت ؛ کیفیت ؛ گت ؛ دشا -

*a sorry p.* : ...افسوس ناک حالت -

*evil p.* : ...حال تباہ ؛ گت -

*hopeless p.* : ...مایوس کن حالت ؛ یاس خیز حالت -

*plighted lovers* : ...عاشق و معشوق جنھوں نے پیمان وفا باندھا ہو ؛ ...منسوب عاشق و معشوق -

**Plim,** *v. t.* & *i.* : ...مقامی) ابھرنا ؛ ابھرنا ؛ پھولنا ؛ پھلانا ؛ ...پھیلنا ؛ بڑھنا ؛ بڑھانا ؛ سوجنا ؛ سجانا ؛ موٹا ہونا یا کرنا -

**Plimsoll,** *n.* & *a.* : (۱) (جمع) ربڑ کے تلے کے کرمچی جوتے - (۲) (بطور صفت) دیکھو P.'s mark -

*P. line* : = p's. mark (mark دیکھو...

**Plinth,** *n.* : (۱) ستون کی مربع کرسی یا چوکی - (۲) دیوار کی کرسی -

**Plinthite**, *n.* : اینٹ کے سے سرخ رنگ کی مٹی -

**Pliocene**, *a.* & *n.*: (۱) (طبقات الارض) نوتر؛ جدید تر؛ تازہ تر- (۲) طبقۂ جدید تر؛ طبقۂ نوتر؛ نوتر طبقہ؛ اجتماع ثلاثی کا جدید ترین طبقہ -

**Plod**, *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) مشکل سے یا بدقت چلنا؛ پاؤں گھسیٹتے چلنا؛ (on, along وغیرہ کے ساتھ) - (۲) (at وغیرہ کے ساتھ) محنت مشقت کرنا؛ جان کھپانا؛ جتا رہنا - (۳) محنت و کوشش سے آگے بڑھنا - (۴) دقت و محنت طلب کام؛ مشکل و محنت سے چلنا - محنت مشقت کرنے والا -

**plodder**, *n.* :

**ploddingly**, *adv.*: - آہستہ، بدقت؛ محنت مشقت سے وغیرہ -

*Plombe a.* : سر بمہر؛ جس پر سرکاری سیسے کی مہر ہو -

**Plop**, *n.* & *adv.* & *v.t.* & *i.*: (۱) غڑپ (پانی میں یکا یک گرنے کی آواز) - (۲) غڑپ سے - (۳) غڑپ سے گرنا یا گرانا -

**Plot**, *n.* : (۱) قطعۂ زمین (عموماً چھوٹا) - (۲) قصہ، ڈراما نظم وغیرہ کی روئداد یا خاکہ - (۳) سازش؛ ساز باز؛ بندش -

**plotless**, *a.* : بے روئداد یا بے خاکہ (داستان وغیرہ) -

**Plot**, *v. t.* : (۱) نقشہ بنانا؛ خاکہ کھینچنا- (۲) سازش یا سازباز کرنا-

**plotter**, *n.* : سازشی -

**Plough**, *n.* : (۱) ہل؛ قلبہ - (۲) جتی ہوئی زمین - (۳) ہل نما آلہ - (۴) اُمیدوار کی امتحان میں ناکامی (مثلاً to take a p.) - (۵) کتاب تراش؛ حاشیہ تراش -

*at the p.* : کھیتی باڑی کے کام میں مشغول -

*ice-p.* : برف کی سلیں کاٹنے کا آلہ؛ برف تراش -

*p.-beam* : ہل کا مرکزی شہتیر؛ ہرس -

*p.-boy* : وہ لڑکا جو ہل کے گھوڑوں کو لے چلتا ہے -

*p.-land* : (۱) (تاریخ) وہ قطعۂ اراضی جس کو سال بھر میں آٹھ بیل جوت سکیں- (۲) یہ قطعۂ اراضی تشخیص لگان میں بطور اکائی کے -

*ploughman* : قلبہ راں؛ ہالی؛ ہل جوتنے والا -

*P. Monday* : ظہور مسیح کے بعد پہلا دوشنبہ -

*ploughshare* : ہل؛ پھالی؛ چو -

*p.-shoe* : وہ پرزہ جو ہل کی پھالی کو سہارنے اور محفوظ رکھنے کے لیے ہوتا ہے -

*p.-staff* : وہ پرزہ جس سے وہ مٹی چھڑائی جاتی ہے جو پھالی کو لگ جاتی ہے؛ ہل کی کھرچنی -

*p.-tail* : (۱) ہل کا پچھلا حصہ؛ ہرس- (۲) (مجازاً) کھیتی باڑی کا کام-

*put* one's *hand to the p.* : کوئی کام اختیار کرنا (بحوالہ لوقا باب ۹ آیت ۶۲) -

*snow-p.* : یخ کو دور یا الگ کرنے کا آلہ -

*the P.* : دب اکبر؛ بنات النعش -

**Plough**, *v. t.* & *i.* : (۱) قلبہ رانی کرنا؛ تردد کرنا؛ ہل چلانا؛ جوتنا؛ زمین جوتنا - (۲) (out کے ساتھ) ہل سے جڑیں نکالنا؛ بیخ کنی کرنا؛ (up کے ساتھ) ہل سے خس و خاشاک دور کرنا - (۳) چیرنا پھاڑنا- (۴) ابرو پر شکن ڈالنا- (۵) (through کے ساتھ) محنت و مشقت سے آگے بڑھنا - (۶) (جہاز کا) پانی کو چیر کر چلنا - (۷) (عامیانہ) (امیدوار کو) امتحان میں نا کام قرار دینا -

*p. the sand(s)*- نقش بر آب کھینچنا؛ عبث بے فائدہ کام میں وقت ضایع کرنا-

**Plover**, *n.*: پلور؛ پلاور (یہ ایک قسم کا پرندہ ہے جو جھنڈ میں رہتا ہے اس کی ٹانگیں لمبی لمبی ہوتی ہیں) -

*Golden P.* : سنہری پلوور -

*Grey P.* : خاکستری پلوور -

*p.-page, p.'s-page* : ایک قسم کا پرندہ -

**Ploy**, *n.*: مشغلہ؛ کام؛ مہم -

**Pluck**, *n.* : (۱) نوچ؛ (پر) اکھاڑنا؛ (پھول) توڑنا؛ اکھاڑنا؛ نکالنا؛ جھٹکا - (۲) (امتحان میں) نا کامی؛ نا کامیابی؛ نا کامیاب کرنا- (۳) دل، جگر، کلیجی، پھیپھڑے (جانور کے جو بطور غذا استعمال ہوں) - (۴) ہمت؛ جرأت؛ دلیری؛ جگر- (۵) (نوتو گرائی، مبتذل) شوخ آمیزش الوان -

(-)**plucked**, *a.*: -(a well-plucked one مثلاً) دلیر، جری

**pluckless**, *a.* : بے ہمت؛ پست ہمت؛ پست حوصلہ؛ بزدل -

**plucky** *a.* : ذی ہمت؛ دلیر؛ شجاع؛ بہادر؛ جری -

**pluckily**, *adv.* : دلیرانہ؛ شجاعانہ؛ بہادرانہ وغیرہ -

**pluckiness**, *n.* : دلیر پن؛ دلیری؛ جرأت وغیرہ -

**Pluck**, *v. t.* & *i.* : (۱) (پھول وغیرہ) توڑنا؛ (بال یا پر) نوچنا؛ (پر) اکھاڑنا- (۲) (قدیم) (*p. away, off*) کھینچنا؛ گھسیٹنا؛ جھپٹ لینا- (۳) جھٹکا مار کر کھینچنا - (۴) (*p. at*) کھینچنا؛ چھین لینا - (۵) پرندہ کو بے بال و پر کر دینا - (۶) ٹھگ لینا؛ لوٹ لینا - (۷) امیدوار کو امتحان میں نا کام قرار دینا -

*have a crow to p.* : دیکھو crow -

*p. a pigeon*: کسی سادہ لوح کو اسامی بنانا؛ کسی سیدھے سادے شخص کو ٹھگ لینا -

*p. up* one's *courage, heart, spirits* : جرأت، ہمت پکڑنا؛ کمر ہمت باندھنا -

**Plug**, *n.* : (۱) ڈاٹ؛ ڈٹا؛ گٹا؛ میخ؛ پچر - (۲) سدہ؛ گانٹھ؛ انجماد سقیم - (۳) برتن، نلکی وغیرہ کا کاک؛ ڈاٹ - (۴) خوردنی تمباکو کی بتی، تمباکو کی ٹکیا- (۵) اس ٹکیا کا ایک حصہ جو کھانے کے لئے الگ کر لیا گیا ہو -

*fire-p.* : دیکھو Fire-

**Plug**, *v. t.* & *i.*: (۱) ڈاٹ لگانا؛ ڈاٹ لگا کر سوراخ وغیرہ بند کرنا (اکثر up کے ساتھ) - (۲) (عامیانہ) گولی چلانا؛ گولی مارنا- (۳) (عامیانہ) مکا مارنا - (۴) (بول چال) بدقت و مشقت کوئی کام کرنا (مثلاً *p. away at a task*) -

**Plum**, *n.* : (۱) آلوچہ - (۲) درخت آلوچہ (نیز *p. tree*) - (۳) کشمش؛ خشک انگور؛ منقی (جسے کیکوں میں ڈالتے ہیں) - (۴) (مجازاً) اپنی قسم کی بہترین چیز؛ چیدہ شے؛ کسی چیز کا بہترین حصہ - (۵) (عامیانہ) ایک لاکھ پونڈ -

*French p.* : ایک قسم کا خشک آلوچہ -

*p. cake* : کشمش دار کیک -

*p. duff*: معمولی پڈنگ جس میں کشمش وغیرہ پڑی ہو -

*p.pudding* : (۱) پڈنگ جو ڈبل روٹی کے ٹکڑوں، آٹے، کشمش، چربی اور انجیر وغیرہ سے تیار کی جاتی ہے اور بڑے دن کے موقع پر کھائی جاتی ہے (۲) چربی کا معمولی پڈنگ جس میں کشمش وغیرہ ڈالی جائے -

*p. pudding dog* : گل دار کتا جو گاڑی کے ساتھ دوڑنے کے لئے پالا جائے-

*p.-pudding stone* : چقماق اور دوسرے سنگ ریزوں کا ڈھیر -

*p. tree* : درخت آلوچہ -

*sugar-p.* : دیکھو sugar -

**Plumage**, *n.* : پرندہ کے بال و پر

(-) **plumaged**, *a.* : پردار ؛ بال و پر والا -

**Plumassier**, *n.* : آرائشی پروں کا تاجر یا اس کا کام کرنے والا -

**Plumb**, *n.* & *a.* & *adv.* : (۱) ساھول ؛ شاقول - (۲) پنسال ( پانی ناپنے کا آلہ ) ؛ عمق پیما - (۳) عمودی ؛ ( عموماً ) سراسر ؛ بالکل - (۴) ( کرکٹ ) ( وکٹ کے متعلق ) ھموار ؛ ھم سطح - (۵) عموداً ؛ ( مجازاً ) ٹھیک ٹھیک ؛ بالکل ؛ سر تا سر - (۶) ( امریکہ عامیانہ ) بالکل ؛ قطعاً -

*it points p. in the same direction* : اس کا رخ بالکل اسی طرف ھے -

*out of p.* : غیر عمودی -

*p. crazy* : بالکل پاگل ؛ سراسر دیوانہ -

*p.-line* : ساھول کی ڈوری -

*p. nonsense* : سراسر حماقت ؛ بیھودگی -

*p.-rule* : ساھول کی ڈوری جو تختہ سے لگی رھتی ھے -

**Plumb**, *v. t.* & *i.* : (۱) پنسال سے سمندر کی گہرائی ناپنا ؛ تھاہ معلوم کرنا ( لفظاً و مجازاً ) - (۲) عمودی بنانا - (۳) نل سازی ( plumbery ) کرنا -

**plumbless**, *a.* : (۱) جس کی پنسال سے گہرائی نہ ناپی جاسکے - (۲) ( شاعری ) اتھاہ ؛ نہایت عمیق -

**Plumbago**, *n.* : (۱) پنسل کا سرمہ - (۲) ایک پودا جس کے پھول سرمئی رنگ کے ھوتے ھیں -

**plumbaginous**, *a.* : سرمئی ؛ سرمہ دار ؛ سرمہ کا یا اس سے متعلق -

**Plumbeous**, *a.* : (۱) سرمہ کا ؛ سرمہ جیسا ؛ سرمئی - (۲) جس پر سرمہ کی چمک دار تہہ دی گئی ہو ؛ سیسہ فام -

**Plumber**, *n.* : (۱) سیسہ گر ؛ رصاص گر - (۲) کاریگر جو نلوں وغیرہ کی مرمت کرتا ھے ؛ نل ساز -

**plumbery**, *n.* : (۱) سیسہ گری ؛ نل سازی - (۲) اس کا کارخانہ یا دکان -

**Plumbic**, *a.* : (۱) ( کیمیا ) سیسہ آمیز - (۲) (تشخیص امراض) ( مرض ) جو سیسے کی موجودگی کے باعث پیدا ہوگیا ہو -

**plumbiferous**, *a.* : سیسہ دار -

**plumbism**, *n.* : سیسے کا زہر چڑھنا -

**Plume**, *n.* : (۱) پر ؛ شہ پر ؛ ( خصوصاً ) وہ پر جو بطور آرائش استعمال ھوتا ھے ؛ کلغی - (۲) آرائشی پر ؛ پروں یا گھوڑے کے بالوں کا گچھا خصوصاً وہ جو ٹوپی ؛ خود یا بالوں میں لگایا جاتا ھے ؛ کلغی ؛ طرہ - (۳) ( حیوانیات ) پر نما حصہ یا ساخت -

*borrowed pp.* : دوسروں کے لباس ؛ خصوصیات یا امتیازات جن کے استعمال یا اختیار کرنے کا استحقاق یا صلاحیت نہ ھو ؛ جھوٹا طرہ -

*court p.* : شتر مرغ کے پر جن کو خواتین دربار سے متعارف ھوتے وقت ٹوپی میں لگاتی ھیں -

**plumeless**, *a.* : بے پر ؛ بے بال و پر ؛ جس کے ابھی پر نہ نکلے ھوں -

**plumelike**, *a.* : پر جیسا ؛ پر نما -

**plumelet**, *n.* : چھوٹا پر -

**Plume**, *v. t.* : (۱) پر لگانا ؛ پر سے آراستہ کرنا - (۲) جھوٹا طرہ لگانا - (۳) ( *p. on* ) کسی ( خصوصاً معمولی ) بات پر فخر کرنا ؛ جس چیز پر استحقاق نہ ھو اس پر فخر کرنا - (۴) ( پرندہ کا اپنے پروں کو چونچ سے ) سنوارنا -

**Plummer-block**, *n.* : دھات کا صندوق جو گھومنے والے دھرے کو سہارے رھتا ھے -

**Plummet**, *n.* : (۱) ساھول ؛ شاقول ؛ پنسال ؛ عمق پیما - (۲) ساھول کی ڈوری - (۳) (مجازاً) بار گراں ؛ وہ بار جو ترقی میں حائل ھو - (۴) وہ وزن جو لم ڈور سے باندھا جاتا ھے تاکہ اس کو ھلنے نہ دے -

**Plummy**, *a.* : (۱) جس میں کشمش ؛ آلوچے وغیرہ پڑے ھوں - (۲) آلوچے کے رنگ ؛ شکل یا مزے کا - (۳) ( بول چال ) عمدہ ؛ مزیدار ؛ نفیس ؛ مرغوب -

**Plumose**, *a.* : پردار ؛ پر نما -

**Plump**, *a.* & *v. t.* & *i.* : (۱) (شخص یا اعضاے جسم) بھرا بھرا ؛ موٹا تازہ ؛ گداز - (۲) موٹا تازہ بنانا ؛ گداز بنانا - (۳) موٹا تازہ ؛ گداز وغیرہ ھونا یا بننا ؛ پھولنا -

**plumply**, *adv.* : متعلق فعل مذکورہ بالا معنوں میں -

**plumpness**, *n.* : مٹاپا ؛ موٹا تازہ پن ؛ گدازی -

**plumpy**, *a.* : موٹا تازہ ؛ گداز ؛ فربہ ؛ پھولا ھوا -

**Plump**, *v. i.* & *t.* & *n. adv.* & *a.* : (۱) دھڑام سے یا یکایک گر پڑنا یا گرانا - (۲) ( صرف ایک امیدوار کے حق میں ) راے دینا ( جب کہ دو کے لئے راے دینے کا حق ھو ) - (۳) یکایک یا دھڑام سے گرنا - (۴) یکایک دھڑام سے گرتے ھوے ( مثلاً *he came p. in to the river* ) ؛ صاف صاف ؛ دو ٹوک ؛ کھرے پن سے ؛ بالکل - (۴) راست ؛ سیدھا ؛ غیر مشروط ؛ صاف ؛ قطعی -

*he answered with a p. No* : اس نے صاف " نہ " کہہ دیا ؛ قطعی انکار کر دیا -

*I lied p.* : میں بالکل جھوٹ بولا -

*I told him p.* : میں نے اس سے صاف صاف کہہ دیا -

**Plump**, *n.* : ( قدیم ) (۱) فوجی دستہ ؛ کمپنی ؛ ٹولی - (۲) جھمکا ؛ جھرمٹ ؛ جمگھٹ ؛ گچھا -

*p. of spears* : تیر بازوں کی ٹکڑی -

**Plumper**, *n.* : گولی جو پچکے ھوے گالوں کو پھلانے کے لئے منہ میں رکھتے ھیں -

**Plumper**, *n.* : (۱) دھڑام سے گرنے والا وغیرہ - (۲) دو کی بجاے صرف ایک امیدوار کو راے دینے والا ؛ ایسے شخص کی راے ؛ ورٹ - (۳) سفید جھوٹ -

**Plumule**, *n.* : (۱) راس (جنین) - (۲) نرم روئیں دار پر ؛ چھوٹا پر -

**plumular**, *a.* : راسی -

**plumulaceous**, *a.* : چھوٹے پر جیسا ؛ نرم روئیں دار پر جیسا -

**Plumy**, *a.* : پردار ؛ کلغی دار ؛ پروں سے آراستہ یا ڈھکا ھوا ؛ پر جیسا ؛ پر کی مانند -

**Plunder**, *v. t.* & *n.* : (۱) غارت گری کرنا ؛ تاخت و تاراج کرنا ؛ جنگ میں لوٹ مار کرنا - (۲) باقاعدہ غارتگری کرنا - (۳) چرانا ؛ غبن کرنا - (۴) لوٹ ؛ غارت گری ؛ لوٹ مار ؛ لوٹ - (۵) مال غنیمت ؛ لوٹ کا مال - (۶) ( عامیانہ ) منافع ؛ فائدہ -

**plunderer**, *n.* : غارت گر ؛ لٹیرا ؛ غبن کرنے والا وغیرہ -

**Plunderage**, *n.* : (۱) لوٹ ؛ لٹائی ؛ لٹس - (۲) ( خصوصاً ) جہاز کے مال کا غبن - (۳) اس طرح کی لوٹ یا غبن کا مال -

**Plunge,** *v. t. & i. & n.* : ( کسی سیال یا خلا میں زور سے ڈالنا ؛ گھسیڑنا ؛ داخل کرنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) ( *in, into* کے ساتھ ) کسی شخص وغیرہ کو کسی مقام یا حالت میں ڈالنا یا ڈھکیلنا - ( ۳ ) پودے کے گملے کو زمین میں گاڑنا - ( ۴ ) غوطہ مارنا ؛ غوطہ کھانا ؛ بحث یا مشکل میں پڑ جانا - ( ۵ ) ( *p. into* ) کمرے میں گھس آنا - ( ۶ ) ( *p. up, down* ) ( زینے وغیرہ کے اوپر یا نیچے ) تیزی یا جلدی سے جانا یا آنا - ( ۷ ) گھوڑے کا پچھلی ٹانگیں اٹھا کر اگلا حصہ زور سے آگے کو ڈالنا - ( ۸ ) جہاز کا ایک پہلو پر پانی میں جھک جانا - ( ۹ ) ( عامیانہ ) قمار بازی میں کھویا جانا ؛ قرض میں ڈوب جانا - ( ۱۰ ) غوطہ ؛ ڈبکی - ( ۱۱ ) ( مجازاً ) نازک کار روائی ؛ جوکھم کا کام -

*p.-bath* : اتنے پانی کا غسل جس میں انسان غوطہ لگا سکے -

*plunging fire* : وہ گولہ باری جو کسی بلند مقام سے کی جائے -

*take the p.* : ( مجازاً ) جوکھم کی کار روائی کرنا ؛ جوکھم میں پڑنا -

**Plunger,** *n.* : (۱) فعل (plunge) کے معنوں میں- (۲) وہ پرزہ جو غوطے مارتا رہتا ھے ؛ غوطہ زن پرزہ - ( ۳ ) ( عامیانہ ) رسالہ کا سوار ؛ اسپ سوار- ( ۴ ) ( عامیانہ ) جواری ؛ قمار باز ؛ سٹے باز-

**Pluperfect,** *a. & n.* : ماضی بعید ؛ زمانۂ ماضی بعید

**Plural,** *a. & n.* : ( صرف و نحو ) جمع ؛ ایک سے زیادہ -

*p. vote* : (ایک شخص کی) ایک سے زیادہ حلقۂ انتخاب میں رائے-

*p. voter* : ایسی رائے دینے والا -

*p. voting* : ایسی رائے دینا -

**plurally,** *adv.* : جمع کے طور پر ؛ جمع میں -

**Pluralism,** *n.* : ( ۱ ) ایک شخص کا ایک سے زیادہ عہدوں ( خصوصاً کلیسائی عہدوں ) پر قابض ہونا - ( ۲ ) کثرت وجود ( بخلاف وحدت وجود ، وحدت جوہر ) ؛ کثرت جوہر -

**pluralist,** *n.* : ( ۱ ) ایک سے زیادہ عہدوں کا قابض - ( ۲ ) فلسفۂ کثرت وجود یا کثرت جوہر کا پیرو یا قایل -

**pluralistic,** *a.* : ایسے قابض یا اس فلسفہ کے متعلق یا اس کا-

**Plurality,** *n.* : ( ۱ ) ایک سے زیادہ ہونا - ( ۲ ) کثرت ؛ ازدحام- ( ۳ ) ایک سے زیادہ عہدوں ( خصوصاً کلیسائی ) پر قابض ہونا - ( ۴ ) عہدہ یا کلیسائی عہدہ جس میں دوسرے کی شرکت ہو- ( ۵ ) کثرت ( آرا وغیرہ کی ) -

**Pluralize,** *v. t & i.* : ( ۱ ) جمع بنانا ؛ جمع میں ظاہر کرنا - ( ۲ ) ایک سے زیادہ عہدوں پر قابض ہونا -

**Pluri-** : لاطینی سابقہ plus pluris سے مشتق بمعنی زیادہ ، مزید -

*pluriliteral* : ( عبرانی صرف و نحو ) ثلاثی مزید فیہ ؛ وہ لفظ جس کے مادے میں تین سے زیادہ اصلی حروف ہوں -

*pluripresence* : ایک ہی وقت میں ایک سے زیادہ مقامات میں موجود ہونا -

*pluriserial,-seriate* : کثیرالسلسل- جس میں کئی سلسلے ہوں؛

**Plus,** *prep., a., & n.* : ( ۱ ) جمع ؛ مثبت ( مثلاً 4 + 3 تین مثبت چار ) - ( ۲ ) گولف باز کی رکاوٹ ؛ شرط یا قید جو گولف باز پر عائد کی جائے ( مثلاً *p. 4* یا اور کوئی ہندسہ ) - ( ۳ ) ( *a.* ) زائد ؛ زیادہ ؛ ( ریاضی ) مثبت ؛ ( برقیات ) اثباتی ؛ مثبت ؛ مثبت طور پر برقایا ہوا - ( ۴ ) ( *n.* ) علامت جمع (+) ؛ زائد مقدار ؛ مثبت مقدار-

*plus-fours* : (knickerbockers) ایک طرح کا لمبا چوڑا نکر جو پہلے پہل گولف باز پہنتے تھے -

**Plush,** *n.* : ( ۱ ) پلوش ؛ ایک قسم کا ریشمی یا سوتی کپڑا جس کا رواں مخمل کے روئیں سے زیادہ لمبا اور ملائم ہوتا ھے - ( ۲ ) ( جمع ) وردی پوش خدمت گاروں کی برجس -

**plushy,** *a.* : پلوش کا ؛ پلوش جیسا ؛ پلوش نما -

**Plutarchy,** *n.* : = Plutocracy

**Pluto,** *n.* : ( ۱ ) ( اساطیر روما ) پلوطان ؛ عالم اسفل کا دیوتا ؛ جمراج ؛ یمراج - ( ۲ ) آفتاب سے دور ترین سیارے کا نام ( سنہ ۱۹۳۰ ع میں اس کا انکشاف ہوا ) -

**Plutocracy,** *n.* : ( ۱ ) دولت مندوں کی حکومت ؛ مالداروں کی سیادت - ( ۲ ) حکومت کرنے والا مالداروں کا طبقہ -

**plutocrat,** *n.* : وہ شخص جس کو دولت کے طفیل میں اختیارات یا حکومت حاصل ھے -

**plutocratic,** *a.* : ایسے شخص کا یا اس کے متعلق یا دولت مندوں کی حکومت کا یا انکی حکومت کے متعلق -

**Plutolatry,** *n.* : دولت پرستی ؛ زر پرستی ؛ قارون پرستی -

**Plutonic,** *a. & n.* : ( ۱ ) پلوطانی ( دیکھو Pluto ) ؛ جمراج کا ؛ دوزخی ؛ سقری ؛ جہنم کا - ( ۲ ) ( طبقات الارض ) آتشیں ؛ حرارت کا ؛ حرارت کے عمل سے بنا ہوا - ( ۳ ) = p. rock -

*P. rocks* : آتشیں چٹانیں ( جو ابتداء زیر زمین تھیں اور جن پر حرارت کا انتہائی اثر پڑا تھا ) -

*P. theory* : نظریۂ پلوطانی ؛ یہ نظریہ کہ اکثر طبقاتی مظاہر زمین کی اندرونی حرارت کے عمل پر مبنی ہیں -

**Plutonism,** *n.* : نظریۂ پلوطانی ؛ پلوطانیت -

**Plutonist,** *n.* : پلوطانوی ؛ نظریۂ پلوطانی کا پیرو -

**Plutonian,** *a.* : = Plutonic

**Plutonomy,** *n.* : ( شاذ ) اقتصادیات ؛ تدبیر مدن -

**plutonomic,** *a.* : اقتصادی ؛ اقتصادیاتی -

**plutonomist,** *n.* : اقتصادیات دان ؛ ماہر اقتصادیات -

**Pluvial,** *a. & n.* : ( ۱ ) بارش کا ؛ ( طبقات الارض ) جس کا سبب بارش ہو - ( ۲ ) ( تاریخ کلیسا ) پادریوں کا چغہ ؛ عبا -

**pluvious,** *a.* : بارشی ؛ بارانی -

**Pluviometer,** *n.* : بارش پیما -

**pluviometric(al),** *aa.* : بارش پیمایانہ ؛ بارش پیما یا بارش پیمائی کا یا اس کے متعلق -

**Ply,** *n.* : ( ۱ ) تہ ؛ شکن ( کپڑے کی ) - ( ۲ ) پرت ؛ طبق - ( ۳ ) رسی کا بل ، لڑ - ( ۴ ) ( مجازاً ) رجحان ؛ میلان -

*p.-wood* : تہہ دار یا پرت دار لکڑی جو پتلے تختوں کو چپکا کر بنائی جائے -

*take a p.* : رجوع ہونا ؛ مائل ہونا -

*two, 2, 3-p.* : ( رسی وغیرہ ) دو لڑی ، سہ لڑی وغیرہ ؛ ( لکڑی ) دو پرت ، سہ پرت وغیرہ

**Ply,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) برابر استعمال کرنا ؛ برتنا ( اوزار وغیرہ )- (۲) ( کام یا پیشہ ) کرنا- (۳) (کسی شخص کو غذا وغیرہ) مہیا کرتے رہنا - (۴) (کسی شخص پر سوالات یا دلایل وغیرہ کی) بوچھاڑ کرنا- ( ۵ ) ( جہاز رانی ) ہوا کے مخالف عمل کرنا- ( ۶ ) ( جہاز ریل وغیرہ کا دو مقامات کے ) درمیان آنا جانا- ( ۷ ) حاضر باش ہونا -

**Plymouth**, *n.*, *P. Brethren* : اخوان پلائی مت (پلائی مت قیون شائیر کی ایک بندر گاہ ھے) ؛ برادران پلائی مت ؛ ایک مذھبی فرقہ جو سنہ ۱۸۳۰ء میں قایم ھوا اور جس کا کوئی مذھبی تحریری قانون یا دستور نہیں -

*P. Rock* : پالتو پرندوں کی ایک امریکی نسل -

**Plymouthism**, *n.*: اخوان پلائی مت کے عقاید -

**Plymouthist, Plymouthite**, *nn.* : ان عقاید کا قایل یا پیرو -

**Pneumatic**, *a.* & *n.*: (۱) ھوا کا ؛ ھوائی ؛ ھوا کے ذریعے سے عمل کرنے والا - (۲) (خصوصاً پرندوں کی ھڈیوں کے) ھوا دار جوفوں سے بڑا ھوا یا جس میں ایسے جوف ھوں - (۳) روحانی - (۴) ھوا دار ٹائیر ؛ سائیکل جس کے ایسے ٹائیر ھوں - (۵) (جمع) علم الھوا ؛ ھوا یا دیگر لچلچے سیالات یا گیسوں کے میکانکی خواص کا علم -

*p. dispatch* : ھوائی ترسیل ؛ ھوائی روانگی ؛ پارسلوں وغیرہ کو نلکیوں کے راستے انقباض یا اخراج ھوا کے عمل سے روانہ کرنا -

*p. tire* : ھوا دار ٹائیر ؛ ٹائیر جس میں ھوا بھری ھو -

*p. trough* : وہ تغار یا کھنڈا جس کے ذریعے سے پانی یا پارے پر کے ظروف میں گیس جمع کئے جاتے ھیں -

**pneumatically**, *adv.*: دبائی ھوئی ھوا کے عمل سے -

**pneumaticity**, *n.*: جوفوں کا ھوا سے بھرا ھوا ھونا -

**Pneumato-** : (سابقہ یونانی لفظ *Pneuma-matos* سے مشتق بمعنی) ھوا ؛ دم ؛ سانس -

*pneumatocyst* : ھوا کیسہ (پرندہ کے جسم میں) -

*pneumatology* : علم ارواح ؛ مسئلہ روح القدس ؛ نفسیات -

*pneumatological* : علم ارواح یا مسئلہ روح القدس کا یا اس کے متعلق ؛ نفسیاتی -

*pneumatometer* : وہ آلہ جس سے ھوا کی وہ مقدار معلوم کی جاتی ھے جو ھر سانس میں اندر داخل ھوتی ھے ؛ دم پیما ؛ نفس پیما -

*pneumatophore* : بعض آبی جانوروں کا عضو جس میں ھوائی جوف ھوتا ھے ؛ ھوائی عضو -

**Pneumogastric**, *a.*: شش اور معدہ کے متعلق ؛ شش معدی -

*p. nerves* : شش معدی اعصاب ؛ مخی (دماغی) اعصاب کا دسواں جوڑا -

**Pneumonia**, *n.* : نمونیا ؛ ورم شش -

*double p.*: ڈبل نمونیا ؛ دونوں ششوں کا ورم -

*single p.*: نمونیا ؛ ایک شش کا ورم -

**pneumonic**, *a.*: نمونیا کا ؛ ششی ؛ پھیپھڑے کا یا اس کے متعلق -

**pneumonitis**, *n.*: نمونیا (کا غیر مروج نام) -

**Po** : = Pot

**Poach**, *v. t.*: (انڈے کا) چھلکا توڑ کر اس کو پانی میں پکانا -

**poacher**, *n.*: وہ برتن جس میں اس طرح انڈا پکا یا جاتا ھے -

**Poach**, *v. t.* & *i.*: (۱) (p. into) (انگلی ، لکڑی وغیرہ) ڈالنا ؛ گھسیڑنا - (۲) (کُھر ، سم وغیرہ سے گھاس وغیرہ کو) روندنا ؛ اکھاڑنا - (۳) (زمین کا) روندا جانا - (۴) مداخلت بے جا کرنا (کسی کی اراضی ، حقوق وغیرہ میں) - (۵) ناجایز طور پر شکار (مچھلی وغیرہ) پکڑنا یا مارنا - (۶) (دوڑ وغیرہ میں) ناجایز فائدہ حاصل کرنا - (۷) (ٹینس) اپنے شریک کے کورٹ کی گیند کو لینا (ریکٹ سے مارنا) -

**poacher**, *n.*: مداخلت بے جا کرنے والا ؛ چوری سے شکار پکڑنے والا -

**Pochard**, *n.*: یورپ کا ایک غوطہ زن پرندہ -

**Pock**, *n.*: چھالا ؛ دانہ (خصوصاً چیچک کا) -

**Pocket**, *n.*: (۱) پاکٹ ؛ کیسہ ؛ خریطہ ؛ تھیلی ؛ (پیمائش کے لیے) ھاپ کی تھیلی (= ۱۶۸ پونڈ) ؛ اون کی تھیلی (= نصف تھیلا) - (۲) جیب - (۳) مقدور ؛ آمدنی ؛ مقدرت ؛ نقد ؛ روپیہ پیسہ - (۴) انڈا کھیلنے کی میز کی تھیلی - (۵) نلزی جوف ؛ سونے یا کسی اور دھات سے بھرا ھوا زیر زمین جوف - (۶) (طبقات الارض) جوف چٹان ؛ خصوصاً چٹان کا وہ جوف جو غیر جنسی مادے سے بھرا ھوا ھو - (۷) = air-p (دیکھو *air*) - (۸) (بطور صفت) جیبی ؛ جو جیب میں لے جانے کے قابل اور موزوں ھو -

*air -p.*: دیکھو air -

*be prepared to put one's hand in one's p.*: کچھ خرچ کرنے کے لیے تیار ھونا -

*coat, trouser, watch, ticket -p.* : کوٹ ، پتلون ، گھڑی یا ٹکٹ کی جیب ؛ خانہ -

*empty p.*: تہی دست ؛ خالی جیب ؛ وہ شخص جس کے پاس روپیہ نہ ھو -

*he will suffer in his p.*: اسے روپیوں کا نقصان ھو گا -

*I am 5 s. in p.*: میرے پاس پانچ شلنگ موجود ھیں -

*I am 5 s. in p. by the transaction* : اس سودے میں مجھے پانچ شلنگ کا فائدہ ھوا ھے -

*I am 5 s. out of p. by the transaction*: اس سودے میں مجھے پانچ شلنگ کا نقصان ھوا ھے -

*out - of - p. expenses* : اصل یا واقعی اخراجات -

*p. -book* : چھوٹی نوٹ بک ؛ یاد داشت کی جیبی کتاب ؛ بیاض - (۲) پاکٹ بک ؛ کتاب نما جیبی پاکٹ جس میں خطوط وغیرہ رکھتے ھیں -

*p. borough* : وہ قصبہ جس کے پارلیمینٹی نمایندے کا انتخاب سنہ ۱۸۳۲ء کے ریفارم ایکٹ سے قبل صرف ایک ھی شخص یا خاندان کے زیر اختیار تھا -

*p. expenses* : جیب خرچ -

*p. handkerchief* : جیبی رومال -

*p. -money* : جیب خرچ کی رقم (خصوصاً بچوں کے جیب خرچ کی) -

*p. -piece* : برکتی سکہ ؛ سکہ جو جیب میں رکھے رھنے کے لیے ھو اور جس کو باعث برکت سمجھ کر خرچ نہ کیا جائے -

*p. -pistol*: (۱) جیبی طپنچہ - (۲) (مزاحاً) شراب کا چھوٹا شیشہ -

*put one's pride in one's p.* : ایسا کام کرنے پر مجبور ھونا جس سے اپنے فخر کو ٹھیس لگے -

*she has him in her p.*: وہ بالکل عورت کے قابو میں ھے -

**pockety**, *a.*: نلزدار ؛ (وہ جوف زمین) جس میں سونا یا اور کوئی دھات ھو -

**pocketful**, *n.*: جیب بھر -

**pocketless**, *a.*: بے جیب ؛ بغیر جیب کا -

**Pocket**, *v. t.* : (۱) جیب وغیرہ میں رکھنا - (۲) بند کرنا (جس طرح جیب ، تھیلی وغیرہ میں بند کرتے ہیں ) - (۳) (گھڑ دوڑ میں حریف کے ) آڑے آنا یا روکنا - (۴) ہڑپ کر جانا ؛ ہتھیا لینا - (۵) ( بے عزتی ، زیادتی وغیرہ ) برداشت کر لینا ؛ نرم گرم اٹھانا - (۶) ( جذبات ، احساسات وغیرہ کو ) چھپانا ، دبانا - (۷) (بلیرڈ) میز کی تھیلی میں ( گیند ) ڈالنا ، پہنچانا -

**pocketable**, *a.* : جو جیب میں رکھا یا لے جایا جا سکے -

**Pock-pudding** : دیکھو - Poke

**Pococurante**, *a. & n.* : بے پروا ؛ دلچسپی نہ رکھنے والا ؛ بے التفات ( شخص ) -

**pococurant(e)ism**, *n.* : بے پروائی ؛ بے التفاتی -

**Pod**, *n.* : بڑے کا لٹو -

**Pod**, *n. & v. i. & t.* : (۱) پھلی ؛ ڈوڈا - (۲) ریشم کے کیڑے کا کویا - (۳) تدی کے انڈوں کا خول - (۴) بام مچھلی کے پکڑنے کا کیسہ نما تنگ منہ کا جال ؛ تنگ منہ کا جال - (۵) ڈوڈے لگنا ؛ پھلیاں آنا - (۶) چھلکا اتارنا -

**Pod**, *n. & v. t.* : (۱) دریائی بچھڑوں اور وھیل مچھلیوں کا گروہ - (۲) ان جانوروں کو ہانک کر گھیرنا ، ہانک کر گروہ میں لانا -

**Podagra**, *n.* : نقرس ؛ پاؤں کی گٹھیا -

**podagral**, *a.* : نقرسی ؛ نقرس کا -

**podagric, podagrous**, *aa.* : نقرس میں مبتلا ؛ نقرسی -

**Podded**, *a.* : (۱) پھلی دار ؛ ڈوڈے دار - (۲) ڈوڈے میں نشو و نما پانے والا - (۳) ( مجازاً ) مامون ؛ با آرام و آسائش -

***Podesta***, *n.* : (۱) اطالوی بلدیات میں مجسٹریٹ - (۲) ( تاریخ ) قرون وسطی کے اطالوی شہروں کا چیف مجسٹریٹ -

**Podge**, *n.* : کوتاہ و فربہ شخص ؛ چھوٹا اور موٹا شخص -

**podgy**, *a.* : کوتاہ و فربہ -

**Podium**, *n.* ( pl. *-ia* ) : (۱) عمارت کی کرسی - (۲) amphitheatre کے گرد کا چبوترہ - (۳) کمرے کے اطراف بنچوں کا سلسلہ -

**Podophyllin**, *n.* : امریکی پاپڑے کی رال ؛ ایک قسم کی زرد کڑوی دست آور رال جو تخم لفاح سے حاصل ہوتی ہے -

**Poe-bird**, *n.* : = Parson-bird

**Poem**, *n.* : (۱) نظم - (۲) بلند پایہ کلام ؛ نظم یا نثر کی بلند پایہ تصنیف ( *prose p.* مثلاً ) - (۳) شعریت سے مملو چیز ( مثلاً *that dance was a p. in motion* اس ناچ میں ایک زندہ شعریت تھی ) -

**Poesy**, *n.* : ( قدیم ) (۱) فن شعر ؛ شاعری ؛ شعر گوئی ؛ نظم نگاری - (۲) شعر و سخن -

**Poet**, *n.* : شاعر ؛ نظم نگار ؛ کوی ؛ ناظم -

***Poets' Corner*** : (۱) کنج شعراء ؛ گوشۂ شعراء ( گورستان ویسٹ منسٹر ابی کا وہ حصہ جہاں کئی شاعروں کے مزار ہیں ) - (۲) ( مزاحاً ) اخبار کا وہ حصہ جو شعر و سخن کے لئے وقف ہو -

**poetess**, *n.* : شاعرہ -

**Poetaster, poeticule**, *nn.* : ادنی شاعر ؛ تک بند شاعر ؛ متشاعر -

**Poetic(al)**, *aa.* : ( *poetic* وغیرہ ) شعری ؛ شاعرانہ ؛ شاعر کا ؛ جس میں اعلی شعری خوبیاں ہوں ؛ ( *poetical* ) منظوم ( مثلاً *p. works* ) -

***p. justice*** : انصاف شاعرانہ ؛ داد منصفانہ ( یعنی نظم ڈرامہ وغیرہ میں بدی کی سر زنش اور نیکی کو سر بلند کرنا ) -

***p. licence*** : تصرف شاعرانہ ( بلند پایہ شاعر کا زبان وغیرہ کے معمولی قید و بند سے آزاد ہونا ) -

***poetical works*** : کلیات ؛ دیوان -

**poetically**, *adv.* : شاعرانہ انداز میں ؛ شاعرانہ -

**poetics**, *n.* : تنقید شعر ؛ مطالعۂ شاعری ؛ شعریات ؛ مقالہ بر فن شعر و سخن ( خصوصاً ارسطا طالیس کا *the p.* ) -

**Poeticize**, *v. t.* : (کسی موضوع یا مضمون) پر شاعرانہ رنگ چڑھانا -

**Poetize**, *v. i. & t.* : (۱) شاعر کا رنگ اختیار کرنا ؛ شاعر کی بولیاں بولنا ؛ شاعر کی طرح لکھنا - (۲) شعر کہنا ؛ نظم لکھنا - (۳) شاعرانہ انداز میں بیان کرنا - (۴) تہنیت آمیز نظم لکھنا ؛ (کسی واقعے کو ) نظم میں قلم بند کرنا -

**Poetry**, *n.* : (۱) شاعری ؛ شاعر کا ہنر یا کلام ؛ فن شعر - (۲) کلام ؛ اشعار ؛ نظمیں - (۳) شاعرانہ جذبہ ؛ اشیاء کی وہ کیفیت یا حالت جو شاعرانہ جذبے کو بیدار کرے ؛ محرک تخیل شاعرانہ ؛ ( شعر کی طرح ) متاثر کرنے والی چیز (مثلاً *the p. of nature*) -

***prose p.*** : نثر لطیف ؛ وہ نثر جس میں وزن وغیرہ کے سوا شعر کی تمام خصوصیات ہوں ، نظم منثور -

**Pogo**, *n.* : ایک عمودی ڈنڈا جس کے نچلے حصے میں دونوں طرف افقی قدمچے ہوتے ہیں اور نچلے سرے میں کمانیاں ہوتی ہیں قدمچوں پر دونوں پاؤں رکھ کر کھیل یا ورزش کے طور پر اس کو پکڑ کر اُچکتے کودتے ہیں ؛ اُچک ڈنڈا -

***Pogrom***, *n.* : روس میں کسی جماعت کا منظم قتل عام -

**Poignant**, *a.* : (۱) تیز بو ؛ تیز ذائقہ - (۲) تکلیف دہ اور شدید سخت یا تیز - (۳) چبھتا ہوا ؛ تیز - (۴) چرپرا ؛ چٹ پٹا -

***p. hunger*** : تیز بھوک ؛ شدید بھوک -

***p. regret*** : سخت افسوس ؛ شدید ملال -

***p. sarcasm*** : چبھتا ہوا طنز -

**poignancy**, *n.* : تیزی ؛ شدت ؛ چبھتا ہوا ہونا وغیرہ -

**poignantly**, *adv.* : شدت ، تیزی وغیرہ سے ؛ شدید وغیرہ طور پر -

***Poilu***, *n.* : فرانسیسی سپاہی ( جیسے انگریزی سپاہی کو *Tommy* کہتے ہیں ) -

**Poinsettia**, *n.* : ایک پودا جس کے پتے گہرے سرخ اور پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں -

**Point**, *n.* : (۱) نقطہ ( جو حرف وغیرہ پر لگایا جائے ) - (۲) نشان وقف ( جملے میں ) - (۳) نشان اشاریہ ؛ علامت اعشاریہ - (۴) امر ؛ بات ؛ ( مسئلے یا معاملے کا ) جز ؛ حصہ - (۵) ( موسیقی ) نغمے کا موضوع - (۶) ( نمائش میں ) وہ نمبر جو اشیائے نمائش پر دیے جائیں - (۷) ( اسٹاک ) تمسکات کی قیمت کی اکائی ؛ پوائنٹ - (۸) ( طباعت ) ٹائپ کے ناپنے کی اکائی ؛ پائنٹ ( خصوصاً *Didot p.* جو فرانسیسی انچ کا ۱/۷۲ ہوتا ہے ) - (۹) (ہندسہ) نقطہ ؛ ہندسی نقطہ - (۱۰) محل ؛ مقام ؛ موقع - (۱۱) ( شکار ) وہ مقام جہاں تک شکاری سیدھے دوڑیں ؛ سیدھی دوڑ - (۱۲) ( نقابت ) ڈھال کی سطح کے نو حصوں میں سے کوئی حصہ - (۱۳) (حرارت وغیرہ کا ) کوئی خاص درجہ یا نقطہ - (۱۴) ( کام کرنے وغیرہ کا ) عین وقت ؛ موقع - (۱۵) مخصوص صفت ؛ خصوصیت - (۱۶) اہم بات ؛ زیر بحث مسئلہ ؛ موضوع بحث - (۱۷) (نیز *p. lace*) کروشیا کی لیس ، بابیل ؛

(غلط استعمال) تکیہ کی جھالر جو اس بیل کے نمونے کی ہو - (۱۸) نوک ؛ انی (کسی ہتیاز کی) - (۱۹) سرا ؛ نوک - (۲۰) راس ؛ راس زمین - (۲۱) (فوج) چھوٹی سی ہر اول جماعت؛ طلیعہ - (۲۲) (جمع) گھوڑے کے چاروں پیر (نچلے حصے)- (۲۳) کوئی پتلی نوک کی سوئی یا سوا مثلاً کندہ کاری کا سوا - (۲۴) ہرن کے سینگ کی نوک - (۲۵) ریل کی متحرک گاودم پٹری جس کی مدد سے ریل پٹری بدلتی ہے ؛ پائینٹ - (۲۶) backgammon کی بساط کا گاو دم خانہ - (۲۷) (تاریخ) ایک قسم کا چھلے دار فیتہ - (۲۸) (جہاز رانی) پال بند (چھوٹی چھوٹی رسیاں جو باد بان کے نیچے کے حصے میں بندھی ہوتی ہیں) - (۲۹) (*pp. of the compass*) قطب نما کے بتیس نقطے یا مقامات جو ایک دوسرے سے ۱۱۵/۱۱ درجے کا زاویہ بناتے ہیں - (۳۰) قصے وغیرہ کی خاص بات ؛ خاص نکتہ؛ظرافت کی خاص بات (مثلاً *I don't see the p.*)- (۳۱) چبھتی ہوئی بات ؛ نوک کی بات- (۳۲) (کرکٹ) آف کے وکٹ کے قریب کا مقام؛ وہ فیلڈر جو اس مقام پر کھڑا ہوتا ہے - (۳۳) شکار کی نشان دھی جو ایک خاص قسم کا شکاری کتا کرتا ہے -

*at all pp.* ہر حصے میں ؛ سب کہیں -

*at the p. of death :* قریب مرگ ؛ نزع کی حالت میں -

*boiling -p. :* (حرارت کا) نقطۂ جوش (جس پر پہنچ کر کوئی چیز کھولنے لگے) -

*freezig -p. :* (حرارت کا) نقطۂ انجماد (جس پر پہنچ کر کوئی چیز جم جائے) -

*full p. :* وقفۂ کامل ؛ نقطۂ کامل ؛ وقف لازم (تحریر و عبارت میں وقف کی علامت) -

*in p. :* موزوں ؛ برجستہ ؛ ٹھیک ؛ با موقع ؛ بر محل -

*it is a p. of conscience :* یہ ضمیر کا معاملہ ہے ؛ یہ ایمان کا معاملہ ہے -

*not to put too fine a p. upon it :* کھری سنانا ؛ لگی لپٹی نہ رکھنا -

*on the p. of doing :* کچھ کرنے ہی پر

*p. -duty :* تنظیم آمد و رفت ؛ اس سپاھی کا کام جو کسی مقام پر کھڑا رہتا ہے اور گاڑیوں کی آمد و رفت کا انتظام کرتا ہے-

*p. of honour :* عزت کا معاملہ -

*p. of order :* دیکھو order -

*p. of view :* (۱) وہ مقام جہاں سے کوئی چیز دیکھی جائے - (۲) (مجازاً) نقطۂ نظر ؛ نقطۂ خیال -

*p. of war :* (قدیم) وہ نغمہ جو باجے میں علامت کے طور پر بجایا جائے کہ جنگ کا موضوع شروع ہوگا -

*pointsman :* (۱) ریل کا پائینٹ مین- (۲) وہ سپاھی جو تنظیم آمد و رفت کے لئے متعین ہو -

*possession is nine pp. of law:* قانون میں قبضہ سب کچھ ہے-

*potatoes and p. :* آلو کھانے کے لئے اور گوشت وغیرہ محض دیکھنے کے لئے -

*singing is not his strong p. :* گانا اس کی امتیازی خصوصیت نہیں ہے -

*that is just the p. :* یہی تو بات ہے -

*the p. or the p. of the jaw :* (مکہ بازی) ٹھوڑی کا سرا جس پر ایسا مکہ پڑتا ہے کہ حریف کو عموماً شکست ہوجاتی ہے -

*the p. of honour:* اپنی ذلت کی تلافی کے لئے ڈوئیل لڑنے کا وجوب -

*to carry one's p.:* اپنی بات منوالینا؛ اپنا مقصد حاصل کرلینا-

*to give pp. to (opponent) :* کھیل میں حریف سے رعایت کر کے کھیلنا ؛ (مجازاً) بڑھا چڑھا ہونا ؛ کہیں زیادہ قابل ہونا -

*to make a p.:* (کسی دعوے کسی قضیے کی دلیل پیش کرنا ؛ (کسی دعوے کو) ثابت کر دینا -

*to make a p. of :* (کسی امر کو)نہایت اہم اور ضروری خیال کرنا-

*to strech a p. :* دیکھو strech -

*to the p. :* مناسبِ موقع ؛ موضوع بحث کے متعلق -

*when it came to the p. he declined :* وقت پر ' موقع پر' ; موقع آیا تب اس نے انکار کردیا -

**Point**, *v. t. & i.* : (۱) نوک نکالنی ؛ تیزکرنا -(۲) ارقات لگانا ؛ نقطے لگانا (اب شاذ ہے) - (۳) (مناجاتوں وغیرہ پر) گانے کے لئے نشان کرنا ؛ موسیقی کی علامت لگانا- (۴) (بات میں) بات یا لطف پیدا کرنا ؛ ظرافت پیدا کرنا ؛ نوک پیدا کرنا - (۵) (اینٹوں کی دیوار فرش وغیرہ کے) جوڑ بھرنا (ریختہ یا گچ سے) ؛ (۶) (پھاوڑے سے) کھاد یا مٹی کو پھوڑنا ؛ الٹ پلٹ کرنا ؛ برابر کرنا - (۷) متوجہ کرنا ؛ توجہ مبذول کرنا ؛ اشارہ کرنا- (۸) (کتے کا) شکار کی نشان دھی کرنا - (۹) (بندوق وغیرہ کا) رخ کسی کی طرف کرنا - (۱۰) مائل ہونا ؛ رجحان ہونا -

*p. out :* بتانا ؛ اشارہ کرنا -

**Point-blank**, *a. & adv.*: (۱) (بندوق کا نشانہ) سیدھا ؛ افقی- (۲) بہ خط مستقیم ؛ بالکل سیدھا؛ افقی سمت میں - (۳) (مجازاً) صاف صاف ؛ صاف لفظوں میں - (۴) چھوٹتے ہی ؛ بے تامل ؛ بپھٹ سے -

*he refused it p.:*- اس نے بلاتامل انکار کردیا؛ پھٹ سے انکار کردیا-

*I told him p. it would not do :* میں نے اس سے صاف صاف کہہ دیا کہ اس سے کام نہیں چلے گا -

*p. distance :* اس قدر فاصلہ جہاں سے افقی نشانہ لگا سکیں -

**Point- device**, *a. & adv.* : (۱) (قدیم) بالکل ٹھیک ؛ بالکل (۲) (قدیم) جچا تلا؛ کانٹے کا تلا - (۲) بالکل ٹھیک ٹھیک؛ کانٹے میں تول کر ؛ جچے تلے طریقے سے -

**Pointed** , *a.* : نوکدار ؛ نکیلا ؛ تیز نوک کا - (۲) چبھتی ہوئی ؛ نوک کی ؛ پتے کی؛ طعن آمیز (بات) - (۳) پرزور ؛ کھری کھری؛ کھلی ہوئی ؛ صریحی -

**pointedly**, *adv.*: چبھتے ہوئے الفاظ میں؛ طعن آمیز طریقے سے؛ کھری کھری ؛ صاف صاف -

**pointedness**, *n.* : نکیلاپن ؛ نوکدار ہونا ؛ چبھتا ہوا ہونا ؛ طعن آمیز ہونا ؛ صفائی ؛ صراحت -

**Pointer**, *n.* : (۱) اسم فاعل بہ معنی اشارہ کرنے والا وغیرہ - (۲) (گھڑی کی) بڑی سوئی ؛ (ترازو کا) کانٹا ؛ ہر آلے کی سوئی جو پیمائش کا کام دے - (۳) وہ چھڑی جس سے نقشہ ' تختۂ سیاہ وغیرہ دکھایا جاتا ہے ؛ اشارے کی چھڑی ؛ نقشہ نما - (۴) شکار کی نشان دھی کرنے والا کتا ؛ شکار نما کتا - (۵) (جمع) دلیلیں (یہ دب اکبر کے دو روشن ترین ستارے ہیں اگر ان کے درمیان ایک سیدھی لکیر کھینچی جائے تو اس کا رخ قطب کی طرف ہوگا) -

**Pointing**, *n.* : (۱) اشارہ کرنا وغیرہ۔ (۲) نقطے لگانا ؛ اوقات لگانا۔ (۳) دیوار وغیرہ کے جوڑ ریختے یا گچ سے بھرنا ؛ گچ کی بھرائی -

**Pointless**, *a.* : ( ۱ ) بے نوک کا ؛ کند - ( ۲ ) جس میں کسی قسم کی ظرافت یا کوئی خاص بات نہ ہو؛ بے چمک ؛ بے مزہ؛ بے لطف ؛ بے معنی ؛ مہمل ؛ لغو - ( ۳ ) جس نے کھیل میں کوئی پائینٹ نہ بنایا ہو -

**pointlessly**, *adv.* : ( ۱ ) کندی سے - ( ۲ ) بے لطف یا بے معنی طریقے پر -

**pointlessness**, *n.* : ( ۱ ) کندی ؛ بے نوک پن - ( ۲ ) بے لطفی ؛ بے نمکی ؛ بے معنی ہونا -

**Poise**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) وزن برابر رکھنا ؛ توازن قائم رکھنا - ( ۲ ) معلق رکھنا ؛ سہارا دے کر سنبھالے رکھنا - ( ۳ ) سر کو کسی خاص انداز سے جھکانا وغیرہ - ( ۴ ) متوازن ہونا ؛ وزن کا برابر ہونا ؛ کسی چیز کے سہارے قائم ہونا - ( ۵ ) پر تولے ہوئے ہوا میں قائم ہونا - ( ۶ ) توازن - ( ۷ ) ( مجازاً ) طبیعت کا سکون یا توازن - ( ۸ ) سر کے جھکانے وغیرہ کا کوئی خاص انداز - ( ۹ ) دگدھا ؛ دبدھا ؛ پس و پیش -

**Poison**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) زہر ؛ سم ؛ بس - ( ۲ ) مہلک اصول یا نظریہ ؛ زہریلا خیال - (۳) زہر دینا ؛ زہر دے کر مار ڈالنا؛ زہر کھلانا ؛ زہر کھلا کر مار ڈالنا - (۴) زہر پھیلا دینا ؛ سمیت پیدا کردینا (خون میں) - (۵) (پانی وغیرہ میں) زہر ملانا؛ مسموم کرنا ؛ زہر آلود کرنا - (۶) (ہتیار کو) زہر میں بجھانا - (۷) ( کسی کے ) خیالات کو خراب کرنا ؛ ( طبیعت کو ) بری راہ پر لگانا ؛ بگاڑنا - ( ۸ ) ( عیش خوشی وغیرہ کو ) تلخ کرنا - ( ۹ ) ( زمین ' بستی وغیرہ کی ) ہوا کو زہر آلود کرنا -

*p. a person's mind against* : کسی کو کسی کے خلاف بدظن کردینا -

*p. gas* : دیکھو Gas -

*p.-tree, p.-wood* : زہریلا درخت یا پودا -

*slow p.* : دیر اثر زہر ' جو پے در پے دینے سے اثر کرتا ہے -

*they hate each other like p.* : وہ ایک دوسرے سے سخت نفرت کرتے ہیں -

**poisoner**, *n.* : زہر دینے والا ؛ زہر خورانی کا مجرم -

**poisonous**, *a.* : زہریلا -

**poisonously**, *adv.* : زہریلے پن سے -

*Poissarde*, *n.* : ( ۱ ) پیرس کی ان دوکاندار عورتوں میں سے ایک جنھوں نے انقلاب فرانس سے بلوائیوں کی رہبری کی تھی - ( ۲ ) ( فرانس کی ) ماہی فروش عورت -

**Poke**, *n.* : ( مقامی ) تھیلا ؛ تھیلی ؛ بورا ؛ بوری -

*buy a pig in a p.* : دیکھو pig -

*p-pudding* : (اسکاچستان) پیٹو؛ بندۂ شکم؛ موٹا تازہ آدمی؛ انگریز -

**Poke**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) ( *p. in, up, down &c* ) ( ہاتھ یا چھڑی سے کسی چیز کو ) ڈھیلنا ' دھکا دینا ' دبانا ' اڑیانا ' چبھونا ' گھسانا - ( ۲ ) کہنی مارنا ؛ کہنی سے دھکا دینا - ( ۳ ) ( انگاروں کو دست پناہ (*poker*) سے ) الٹ پلٹ کرنا - ( ۴ ) ( بول چال ) (*p. up*) تنگ و تاریک کمرے وغیرہ میں بند ہوکر بیٹھ رہنا - ( ۵ ) (*p. in*) گھسا کر یا چبھو کر سوراخ کردینا - ( ۶ ) (*p. at*) ( چھڑی وغیرہ سے ) ہول مارنا؛ ہول دینا - ( ۷ ) (*p. into*) ( ۸ ) خواہ مخواہ گھسا دینا یا داخل کردینا - راز جوئی کرنا -

*don't p. your nose into my affairs* : میرے معاملات میں خواہ مخواہ دخل نہ دو -

*p. about, p. & pry* : راز جوئی کرنا؛ تجسس کرنا ؛ کرید کرنا -

*p. fun at* : مضحکہ اڑانا؛ پھبتیوں اور فقروں کی بوچھاڑ کردینا -

*p.* one *in the ribs* : کہنی مارنا ؛ گد گدانا -

*p.* one's *head* : عادتاً سر جھکا کر چلنا -

**Poke**, *n.* : ( ۱ ) ڈھیلنا ؛ چبھونا وغیرہ - ( ۲ ) ہول؛ گھونپ - ( ۳ ) لکڑی ' گھونٹا وغیرہ جو مویشی کی گردن میں ڈال دیتے ہیں کہ بھاگنے میں رکاوٹ پیدا کرے - ( ۴ ) چھجا ( عورتوں کی ٹوپی وغیرہ کا ) -

*p. (-bonnet)* : چھجے دار ٹوپی [ خصوصاً سالویشن آرمی (*Salvation Army*) کی عورتوں کی ] -

**Poker**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) کریدنی ؛ آگ کریدنی ؛ آگ کریدنے کی سلاخ ؛ آتش کاوا - ( ۲ ) ( آکسفورڈ اور کیمبرج میں ) نقیب؛ عصا بردار جو نائب امیر جامعہ کے آگے آگے چلتا ہے - ( ۳ ) وہ آلہ جسے گرم کر کے لکڑی کی چیزوں پر نقش و نگار کھودتے ہیں - ( ۴ ) اس طرح نقش و نگار کھودنا -

*as stiff as a p.* : ماش کے آٹے کی طرح اینٹھا ہوا -

*by the holy p.* : تمسخر کے طور پر یہ قسم کھاتے ہیں -

*red-hot p.* : ایک پودا جس میں زرد اور ارغوانی پھول لگتے ہیں -

*p.-work* : وہ آرائشی کام جو لکڑی پر ایک آلے کو خوب گرم کر کے اس کی نوک سے کرتے ہیں -

**Poker**, *n.* : پوکر ( تاش کا ایک کھیل جو امریکہ میں رائج ہے) -

**Poky**, *a.* : ( ۱ ) بند بند ؛ تنگ؛ گھٹیا ؛ میلا ( کمرہ یا مقام ) - ( ۲ ) ( شغل یا پیشہ ) ادنی -

**Polacre,-acca**, *n.* : پولا کر ؛ پولاکا ؛ سہ ستونی تجارتی جہاز جو بحر روم میں چلتا ہے -

**Polar**, *a. & n.* : ( ۱ ) قطبی ؛ قطب جنوبی یا قطب شمالی کا ؛ قطب جنوبی یا شمالی کے قریب کا - ( ۲ ) مقناطیسی ؛ قطبی میلان رکھنے والا - ( ۳ ) جس میں مثبت یا منفی برق ہو ( یعنی جس کے سرے قطبین کی طرف مائل ہوں ) - ( ۴ ) ( سالمات کی صفت ) جو خاص ترتیب سے ہوں اور کسی خاص سمت رخ رکھتے ہوں ؛ قطبی - ( ۵ ) ( ہندسہ ) کسی قطب سے متعلق ؛ قطبی - ( ۶ ) ( مجازاً ) قطب صفت ؛ قطب تارے یا قطبین سے مشابہ مرکز کا کام دینے والا ؛ شمع ہدایت یا رہنما ؛ اصول کا کام دینے والا - ( ۷ ) بالکل برعکس - ( ۸ ) قطبی خط منحنی -

*p. bear* : سفید ریچھ -

*p. circles* : دوائر قطبی ؛ قطبی دائرے ؛ قطبی حلقے ؛ یہ حلقے خط استوا کے متوازی ہیں اور قطبین سے ۲۳ درجے ۲۸ دقیقے کے فاصلے پر ہیں -

*p. curve* : قطبی خط منحنی ( وہ خط منحنی جو کسی قطب سے ایک مقررہ نسبت رکھتا ہو ) -

*p. distance* : بعد قطبی ؛ قطبی فاصلہ ؛ کرے پر کسی نقطے کا قریب تر قطب سے فاصلہ -

*p. hare* : سفید خرگوش -

**polarly**, *adv.* : قطبی طریقے سے ؛ مقناطیسی طریقے سے ؛

بالکل برعکس طریقے پر وغیرہ -

**Polari-** : سابقہ جو تقطیب کے معنی پیدا کرتا ھے -

*polarimeter* : تقطیب پیما -

*polarimetric* : تقطیب پیما کا ؛ تقطیب پیمائی کا -

*polarimetry* : تقطیب پیمائی -

*polariscope* : تقطیب بین -

*polariscopic* : تقطیب بین کا ؛ تقطیب بینی کا -

**Polarity**, *n.* : (۱) قطبی میلان ؛ قطب نمائی ( کی خاصیت ) - (۲) کسی جسم کی یہ صفت کہ اس کا محور ھمیشہ ایک خاص رخ پر رھے - (۳) کسی چیز کے دونوں ( قطبین ) سروں کا متضاد صفات رکھنا ؛ ( مجازاً ) اجتماع ضدین - (۴) مثبت یا منفی برقی کیفیت - ( ۵ ) ( مجازاً ) مقناطیس کی سی کشش ؛ کسی چیز کی طرف کھچنا -

**Polarize**, *v. t. & i.* : (۱) تقطیب کرنا ( حرارت ' روشنی وغیرہ کی شعاعوں پر ایسا اثر ڈالنا کہ ان کے دونوں سروں میں مختلف خاصیتیں پیدا ھوجائیں یعنی یہ کہ دوشعاعوں کے مخالف سرے یکساں خاصیت رکھتے ھوں ) - (۲) ( مقناطیسی برقیات ) ( لوھے کی سلاخ وغیرہ میں ) قطبی میلان یا برقی کیفیت پیدا کرنا - (۳) (مجازاً ) ( الفاظ وغیرہ کی ) من مانی تعبیر کرنا ؛ خاص معنی پہنانا - (۴) ( مجازاً ) ایک رخ پر لانا ؛ مختلف چیزوں میں ایک رنگ پیدا کرنا -

**polarizable**, *a.* : قابل تقطیب -

**polarization**, *n.* : تقطیب -

**polarizer**, *n.* : مقطب ؛ تقطیب کرنے والا -

**Polatouche**, *n.* : پولا طوش ؛ ایک قسم کی چھوٹی اڑنے والی گلہری -

**Polder**, *n.* : دریا بر آمد نشیبی زمین ( ھالستان اور بلجیم میں) -

**Pole**, *n. & v. t.* : (۱) بانس؛ بلی؛ (خیمے کی) چوب ؛ (تار کا) کھمبا - (۲) ( گاڑی کا ) بم - (۳) پول ؛ ڈنڈا وغیرہ بطور پیمانہ ½5 گز - ( ۴ ) بانس یا چوبیں لگانا ( کسی چیز میں ) - (۵) بم لگانا ( گاڑی میں ) - (۶) بانس یا بلی کے ذریعے سے ڈھکیلنا یا سرکانا -

*p.-jumping* : بانس کدائی ؛ بانس ھاتھ میں لیکر اس کی مدد سے کودنا -

*under bare pp.* : ( بحری ) بغیر بادبان چڑھائے -

*up the p.* : ( عامیانہ ) مشکل میں ؛ ( بحری ) ضغطے میں -

**Pole**, *n.* : (۱) قطب ( جنوبی یا شمالی ) ؛ محور ارض کا ( شمالی یا جنوبی ) سرا ؛ کرۂ فلکی کا ( شمالی یا جنوبی ) نقطہ جس کے گرد ستارے گھومتے ھوئے معلوم ھوتے ھیں - (۲) ( ھندسہ ) کسی کرے کے وہ دو نقطے جن پر کوئی دائرہ اس کرے کو قطع کرتا ھے ؛ قطبین کرہ ( *poles of a circle of a sphere* ) - (۳) کوئی قائم نقطہ جس کی نسبت سے اور نقطوں کے محل کا تعین کیا جائے ؛ نقطۂ قائمہ - (۴) ( جمع ) مقناطیس کے دو متقابل نقطے جو مقناطیسی قوت کے مرکز ھوتے ھیں ؛ قطبین مقناطیس - (۵) برقی خانے ( cell ) یا مورچے (battery) کے منفی اور مثبت سرے - (۶) ( حیاتیات ) کسی کروی یا بیضاوی عضو کے محور کا سرا - (۷) ( مجازاً ) ( جمع ) ایک دوسرے سے متضاد اصول ؛ اضداد -

*p.-star* : قطب تارہ ؛ نجم القطب ؛ ( مجازاً ) شمع ھدایت ؛ چراغ راہ ؛ رھنما اصول ؛ مرکز کشش -

*North p.* : قطب شمالی -

*South p.* : قطب جنوبی -

**poleward**, *a.* : قطب رخ ؛ قطب کی سمت کا -

**poleward(s)**, *adv.* : قطب کی طرف ؛ قطب کی سمت -

**Pole**, *n.* : پولستانی ؛ باشندہ پولستان -

**Pole-ax(e)**, *n. & v. t.* : (۱) تبر ؛ تیشہ - (۲) ایک قسم کا تبر جو قدیم زمانے میں بحری لڑائیوں میں کام آتا تھا - (۳) تبر نیزہ ؛ ایک ھتیار جس میں تبر اور نیزہ ملا ھوا ھوتا ھے - (۴) بغدا ؛ قسائی کا چھرا - (۵) بغدے سے جانور کا سر کاٹ دینا -

**Polecat**, *n.* : چھوٹا سا خاکستری رنگ کا نیولے کی قسم کا بدبودار گوشت خوار چوپایہ جو یورپ میں پایا جاتا ھے -

**Polemarch**, *n.* : (۱) ( تاریخ یونان ) سپہ سالار - (۲) ایتھنس کے نو چیف مجسٹریٹوں میں سے تیسرا چیف مجسٹریٹ جو ابتدا میں فوجی فرائض بھی رکھتا تھا -

**Polemic**, *a. & n.* : (۱) نزاعی ؛ نزاع یا حجت سے متعلق ؛ مناظرے سے متعلق - (۲) حجت ؛ بحث ؛ مناظرہ - (۳) مناظرہ کرنے والا - (۴) ( جمع ) مناظرہ -

**polemical**, *a.* : مناظرے کا ؛ حجت یا بحث سے متعلق -

**polemically**, *adv.* : مناظرے کی رو سے -

**polemize**, *v. i.* : مناظرہ کرنا ؛ حجت یا بحث کرنا -

*Polenta*, *n.* : اطالوی طرز کا دلیہ ( جس کو جو اور دیگر چیزوں کو ملا کر بنایا جاتا ھے ) -

**Police**, *n. & v. t.* : (۱) نظم ملکی ؛ امن عامہ - (۲) محکمۂ پولیس ؛ محکمۂ کوتوالی - (۳) پولیس ( کی جماعت ) - (۴) ملازمین پولیس ؛ پولیس والے - (۵) پولیس کے ذریعے ملک کا انتظام کرنا یا امن قائم رکھنا - (۶) پولیس مقرر کرنا - (۷) مجازاً ) ( کا انتظام کرنا ؛ نظم و ضبط قائم رکھنا -

*p. court* : مجسٹریٹ کی عدالت ؛ عدالت خفیفہ -

*p. magistrate* : مجسٹریٹ ؛ عدالت خفیفہ کا حاکم -

*policeman* : پولیس یا کوتولی کا سپاھی ؛ پولیس کا ملازم -

*p. office* : پولیس کا دفتر -

*p. officer* : پولیس کا آفیسر ؛ عہدہ دار کوتولی -

*p. station* : پولیس کی چوکی ؛ تھانہ ؛ کوتوالی -

**Policlinic**, *n.* : سریریات خانگی ' پرائیوٹ کلی نک ؛ سریریات بیرون دارالشفاء ؛ بیرونی سریریات ؛ صیغہ خارجیہ دارالشفاء ؛ کسی ھسپتال کا وہ صیغہ جس میں بیرونی مریضوں کا علاج ھوتا ھے -

**Policy**, *n.* : (۱) عقل سیاسی ؛ سیاسی مصلحت اندیشی - (۲) اصول جہانبانی ؛ تدبر ؛ مصلحت اندیشی دوربینی ؛ حکمت عملی - (۳) چالاکی ؛ عیاری ؛ جوڑ توڑ - (۴) (حکومت یا پارٹی کی) پالسی ؛ طریق عمل ؛ طرز عمل - (۵) ( اسکاچستان) وہ پارک جو دیہات میں امرا کے مکانوں کے گرد ھوتا ھے -

*Court of P.* : برٹش گیانا کی مجلس مقننہ -

**Policy**, *n.* : (۱) ( *p. of assurance* یا *insurance p.* کا مخفف ) بیمے کی پالسی ؛ دستاویز بیمہ ؛ معاھدۂ بیمہ -

*Poligar*, *n.* : ( تامل زبان سے ماخوذ ) (۱) پولیگر ؛ جنوبی ھندوستان کا جاگیر دار - (۲) اس جاگیر دار کا ملازم جو لوٹ مار کیا کرتا ھو -

*p.-dog* : جنوبی ھندوستان کا ایک کتا -

**Polish**, *v. t. & i.* : (۱) پالش کرنا ؛ صیقل کرنا ؛ جلا دینا ؛ رگڑ کر صاف کرنا ؛ یا چمکانا ؛ روغن کرنا - (۲) (مجازاً) تہذیب کا رنگ روغن پھیرنا ؛ اخلاق کو جلا دینا ؛ نستعلیق بنانا - (۳) (مجازاً) (*p. up*) تراش خراش پیدا کرنا ؛ چمک دمک پیدا کرنا ؛ نوک پلک پیدا کرنا -

*p. off* : نوک پلک پیدا کر کے جلد ختم یا پورا کر دینا -

**polishable**, *a.* : قابل صیقل ؛ جلا پذیر -

**polisher**, *n.* : (۱) صیقل گر ؛ پالش کرنے والا - (۲) صیقل کرنے کا آلہ ؛ پالش کرنے کا برش -

**Polish**, *n.* : (۱) پالش ؛ صیقل ؛ جلا ؛ چمک ؛ رنگ ؛ روغن - (۲) وہ چیز جس سے پالش کی جائے ؛ پالش ؛ روغن - (۳) (مجازاً) تہذیب کا رنگ روغن ؛ اخلاق کی جلا ؛ نستعلیق پن ؛ نفاست -

*French-p.* : دیکھو French -

*furniture-p.* : دیکھو Furniture -

**Polish**, *a.* : پولستانی ؛ پولستان کا ؛ اہل پولستان کا -

**Politarch**, *n.* : (تاریخ) پولیٹارک ؛ بعض مشرقی اضلاع کے عامل یا حاکم کا لقب مثلاً رومیوں کے عہد حکومت میں مشرقی صوبوں کے حاکم کا -

**Polite**, *a.* : (۱) شائستہ ؛ خلیق ؛ مہذب ؛ نستعلیق - (۲) شستہ ؛ نستعلیق ؛ خوش مذاق - (۳) تربیت یافتہ ؛ شریف ؛ شریفانہ - (۴) لطیف -

*p. letters* : ادب ؛ ادب لطیف -

**politely**, *adv.* : خوش خلقی سے ؛ شائستگی سے ؛ تہذیب سے -

**politeness**, *n.* : شائستگی ؛ شستگی ؛ خوش خلقی وغیرہ -

**Politic**, *a. & n.* : (۱) دانشمند ؛ ذی فہم ؛ دور بین ؛ دور اندیش ؛ مصلحت بین ؛ مصلحت اندیش - (۲) دانشمندی کا ؛ دانشمندانہ ؛ دور اندیشانہ (فعل یا عمل) - (۳) سازشی ؛ نطرتی ؛ جوڑ جوڑ کا ؛ چلتا ہوا ؛ مکار ؛ عیار - (۴) (جمع) سیاسیات ؛ علم سیاسیات ؛ سیاسی امور ؛ سیاسی معاملات ؛ سیاسی اصول ؛ سیاسی عقیدہ -

*body p.* : دیکھو Body -

*it is not practical pp.* : یہ نا قابل عمل ہے ؛ یہ خیالی باتیں ہیں ان پر بحث کرنے سے کوئی فائدہ نہیں -

**politicly**, *adv.* : دانشمندی سے ؛ دور اندیشی سے ؛ مکاری سے -

**Political**, *a. & n.* : (۱) ریاست یا سلطنت کے متعلق ؛ امور مملکت کے متعلق ؛ ریاستی ؛ ملکی - (۲) امور عامہ کے متعلق - (۳) سیاسیات کے متعلق ؛ امور سیاسی کے متعلق ؛ سیاسی - (۴) ملکی ؛ انتظامی (عہدہ) - (۵) منظم ریاست رکھنے والا ؛ منظم - (۶) سیاسی معاملات سے تعلق یا دلچسپی رکھنے والا ؛ سیاسی - (۷) پولیٹیکل ایجنٹ ؛ ملکی ایجنٹ -

*p. economy* : دیکھو Economy -

*p. geography* : سیاسی جغرافیہ -

*p. verse* : جدید یونانی نظم جس میں ارکان کا نہیں بلکہ لہجے کا لحاظ کیا جاتا ہے اس میں آخری سے پہلے کے رکن پر زور ہوتا ہے -

**politically**, *adv.* : سیاسی طور پر ؛ سیاسی اعتبار سے ؛ نظم ملکی کے اعتبار سے -

**Politician**, *n.* : (۱) سیاست داں ؛ ماہر سیاست ؛ مدبر - (۲) سیاست سے دلچسپی رکھنے والا شخص - (۳) وہ شخص جس کا پیشہ سیاست ہو ؛ سیاست پیشہ -

**Politicize**, *v. i. & t.* : (۱) سیاست داں بننا ؛ مدبر بننا ؛ سیاست چھانٹنا - (۲) سیاسیات میں حصہ لینا ؛ سیاسیات کے متعلق گفتگو کرنا یا بحث کرنا - (۳) سیاسی رنگ میں رنگنا ؛ سیاسی نوعیت دینا -

**Politico-** : (سابقہ بہ معنی) سیاسی ؛ سیاست کا -

*p.-religious* : سیاسی مذہبی ؛ اس طرح کا سیاسی (مسئلہ وغیرہ) جس میں مذہبی رنگ بھی شامل ہو -

**Polity**, *n.* : (۱) نظام سیاست ؛ نظم مدنی - (۲) حکومت ؛ طرز حکومت ؛ نظام حکومت - (۳) منظم معاشرہ ؛ ریاست ؛ مملکت -

**Polk**, *v. i.* : پولکا (Polka) ناچ ناچنا -

**Polka**, *n.* : (۱) پولکا ناچ (ایک قسم کا دلکش ناچ جو بوھیمیا میں دھری گت پر ناچا جاتا ہے) - (۲) وہ گت جس پر یہ ناچ ناچا جاتا ہے ؛ پولکا گت - (۳) زنانہ چست جاکٹ (عموماً ہاتھ سے بنایا جاتا ہے) -

**Poll**, *n.* : (۱) (اب مقامی بولی میں یا مزاحاً استعمال ہوتا ہے) سر ؛ سر کا وہ حصہ جس پر بال ہوتے ہیں ؛ چند ؛ چندیا - (۲) شمار رائے دہندگان ؛ رائے شماری (پارلیمنٹ یا کسی اور مجلس کے انتخاب میں) - (۳) رائے دہندگی ؛ انتخابات میں رائے دینا - (۴) تعداد آرا ؛ جتنی رائیں دی گئی ہیں ان کی تعداد -

*p.-tax* : عام محصول ؛ وہ محصول جو ہر شخص پر عائد ہو -

**Poll**, *v. t. & i.* : (۱) (قدیم) سر کے بال کاٹنا یا تراشنا - (۲) (درخت یا پودے کی) پھننگ کاٹنا یا چھانٹنا ؛ شاخوں کو اس طرح چھانٹنا کہ ان کی چوٹی گول نظر آئے - (۳) (کسی چوپائے کے) سینگ کاٹنا ؛ منڈا کردینا - (۴) رائے لینا ؛ (مجہول) رائے درج ہونا یا شمار ہونا - (۵) (امیدوار کا) ووٹ حاصل کرنا ؛ رائیں حاصل کرنا - (۶) ووٹ دینا ؛ (رائے) دینا -

**pollable**, *a.* : (۱) سر کے بال تراشنے یا سینگ کاٹنے کے قابل - (۲) (وہ رائے) جو درج یا شمار ہو سکے -

**polled**, *p. p.* : سینگ کٹا -

**Poll**, *a. & n.* : (۱) بے سینگ کا ؛ منڈا - (۲) بے سینگ کا جانور ؛ خصوصاً منڈے بیلوں کی ایک قسم -

**Poll**, *n.* : طوطا ؛ میاں مٹھو -

*p. parrot* : (۱) طوطا - (۲) میاں مٹھو (وہ شخص جو بندھے ٹکے لفظوں اور دلیلوں کو دہراتا ہے) -

**Poll**, *n., The P.* : (۱) (جامعہ کیمبرج) (عامیانہ) معمولی سند یافتہ اشخاص ؛ وہ لوگ جنھیں معمولی سند ملی ہو (امتیاز حاصل نہ ہوا ہو) -

*go out in the p.* : معمولی سند حاصل کرنا ؛ پاس ڈگری حاصل کرنا -

*p. degree* : معمولی سند -

*p. man* : معمولی سند یافتہ -

**Pollack,-ock**, *n.* : پولک مچھلی ؛ ایک قسم کی بحری مچھلی جو (Cod) مچھلی سے ملتی جلتی ہے -

*Pollam*, *n.* : جنوبی ہندوستان کے جاگیر دار (پولیگر) کی جاگیر -

**Pollan**, *n.* : پولن ؛ یہ ایک آئرستانی مچھلی ہے جو میٹھے

پانی میں رہتی ہے -

**Pollard**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) سینگ کٹا جانور - ( ۲ ) منڈا ؛ بے سینگ کا بیل وغیرہ - ( ۳ ) درخت جس کی شاخیں اس طرح چھانٹی جائیں کہ اس کی چوٹی گول نظر آئے ؛ منڈا درخت - ( ۴ ) بھوسی ؛ چوکر - ( ۵ ) باریک بھوسی جس مد. تھوڑا سا آٹا بھی ملا ہو - ( ۶ ) درخت کو منڈا کرنا -

**Pollen**, *n.* & *v. t.* ( ۱ ) ( نباتیات ) زر ؛ زردانہ ؛ زرگل ؛ پھول کا زیرہ - ( ۲ ) زردانہ پہنچانا یا داخل کرنا ؛ زر گل نکلنا -

**pollenless**, *a.* : بے زر ؛ بے زردانہ ؛ بےزیرہ -

**pollinic**, *a.* زر گل کا -

**polliniferous**, *a.* : جس میں زر گل کثرت سے ہو -

**Pollicitation**, *n.*: (قانون دیوانی) وعدۂقابل استرداد؛ عہد بلا قبول؛ وہ وعدہ جو طرف ثانی نے قبول نہ کیا ہو اس لئیے واپس لیا جاسکے -

**Pollinate**, *v. t.* : پھول کا زیرہ چھڑکنا (کسی جگہہ یا کسی چیز پر )-

**pollination**, *n.* : زیرگی -

*Polloi*, *n.* pi., *Hoi p.* : عام لوگ ؛ عوام کالانعام ؛ عوام الناس-

**Pollute**, *v. t.* : (۱) آلودہ کرنا ؛ نجس کرنا ؛ ناپاک کرنا - (۲) ( کسی متبرک جگہ یا چیز کو ) -

**pollution**, *n.* : آلودگی ؛ نا پاک کرنا ؛ نجس کرنا -

**Polo**, *n.* : چوگان کا کھیل ؛ پولو -

*p. -stick* : چوگان ؛ پولو اسٹک -

*water p.* : دیکھو Water -

**Polonaise**, *n.* : (۱) پولو نیز ( ایک قسم کا زنانہ لباس جس کے دامن کمر سے نیچے کھلے ہوتے ہیں ) - (۲) ایک قسم کا پولستانی ناچ - (۳) وہ گت جو اس ناچ کے ساتھہ بجتی ہے -

**Polonuim**, *n.* : پولونیم [ ایک عنصر جس میں اشعاعی قوت ( *Radio-activity* ) بہت ہے ] -

**Polony**, *n.*: ( نیز *P. sausage*) نیم پخت سور کےگوشت کا د لمہ -

**Poltergeist**, *n.* : وہ روح جو کھٹ کھٹانے سے اپنی آمد کا اعلان کرتی ہے -

**Polt-foot**, *n.* & *a.*: (قدیم) (۱) پھرا ہوا پاؤں؛ وہ پاؤں جس میں پیدائشی کجی ہو - (۲) پنگا ؛ پاوں پھرا ؛ ( ہوا ) کج قدم -

**Poltroon**, *n.* : ڈرپوک ؛ بزدل ؛ نا مرد ؛ ہیز -

**poltroonery**, *n.* : ڈرپوک ہونا ؛ بزدلی؛ نا مردی؛ ہیزپن-

**Poly-** : سابقہ یونانی لفظ *polus* سے نکلا ہے جس کے معنی ہیں " متعدد " یا " کثیر " -

*polyadelphous* : کثیر بندوی ؛ جس کا حامل زر تین یا زیادہ کے گچھوں میں ہو -

*polyandrist* : زن چند شوہر ؛ وہ عورت جس کے کئی شوہرہوں-

*polyandrous* : ( ۱ ) چند شوہر؛ چند شو- ( ۲ ) ( نباتیات ) کثیر نر -

*polyandry* : چند شوئی ؛ چند شوہری -

*polyarchy* : چند سری حکومت -

*polyatomic* : چند جوہری ؛ جس میں کئی جوہر فرد ہوں -

*polyautography* : لیتھو کی چھپائی ؛ پتھر کی چھپائی -

*polybasic* : ( کیمیا ) چند باسی -

*polycarpellary, -carpous* : ( نباتیات ) کثیر بقچہ ؛ کثیر بقچوی -

*polychaete* : ( وہ کیڑا ) جس کے پیروں میں کئی خار ہوں ؛ چند خاری ( کیڑا ) -

*polychaetan, -chaetous* : چند خاری -

*polychroite* : مختلف اللون؛ زعفران کا رنگ جو مختلف چیزوں کے ساتھہ مل کر مختلف رنگ دیتا ہے -

*polydactyl* : کثیر انگشت ؛ کثیر الاصابع ؛ بہت سی انگلیوں والا ( جانور ) -

*polydaemonism* : کئی دیوتاوں کی پرستش -

*polygastric* : چند معدی ؛ وہ جانور جس کے ایک سے زیادہ معدے ہوتے ہیں -

*polygenesis* : کثیر الاصلی ؛ ایک نوع کا کئی جدا جدا مورثوں کی نسل سے ہونا یا کئی جدا جدا تخموں سے پیدا ہونا -

*polygenesic, -genetic* : کثیر الاصل -

*polygenic* : (۱) ( کیمیا ) کثیرالترکیب ؛ ھائڈروجن کے ساتھہ جس کے ایک سے زیادہ مرکب بن سکیں - (۲) ( ارضیات ) چند صخری ؛ جو مختلف قسم کی چٹانوں سے مرکب ہو -

*polygenism* : یہ نظریہ کہ نوع انسانی جدا جدا ماں باپ کی اولاد سے ہیں ؛ کثیرالمورثی -

*polygenist* : کثیرالمورثی کا قائل -

*polygenistic* : کثیر المورثی کا -

*polygenous* : (۱) ( ارضیات ) چند صخری ؛ جو مختلف قسم کی چٹانوں سے مرکب ہو - (۲) کثیرالترکیب ؛ جس کے ھائڈروجن کے ساتھہ کئی مرکب بن سکیں -

*polygeny* : کثیرالمورثی ؛ نوع انسانی کا جدا جدا ماں باپ کی نسل سے ہونا -

*polygram* : کثیرالمخلوط شکل یا خاکہ -

*polygraph* : (۱) ایک کاغذ کی کئی نقلیں کرنے کی مشین ؛ نقل نگار - (۲) ہر فن نویس؛ پر نویس ؛ بسیار نویس ؛ وہ شخص جس نے بہت سی یا مختلف قسم کی کتابیں لکھی ہوں -

*polygraphic* : ہر فن نویسی کا یا پر نویسی کا -

*polygraphy* : بسیار نویسی ؛ ہر فن نویسی -

*polygynous* : (۱) چند زن ؛ جس کی کئی بیویاں ہوں - (۲) (نباتیات) کثیر بقچوی؛ جس میں کئی بقچہ گل ' سر بقچہ ' یا گردن بقچہ ہوں -

*polygyny* : چند زنی ؛ تعدد ازواج -

*polyhedron* : کثیر الاضلاع مجسم ( وہ شکل جس کے چھہ سے زیادہ ضلعے ہوں ) -

*polyhedral* : کثیرالاضلاع -

*polyhedric* : کثیرالاضلاع -

*polymeric* : ( کیمیاوی مرکبات کی صفت ) کثیر الاوزان ؛ جن میں ایک ہی قسم کے عناصر ایک ہی تناسب سے ہوں لیکن وزن سالماتی میں فرق ہو -

*polymerism* : مرکبات کا کثیرالاوزان ہونا -

*polymerize*: کثیرالوزان یا کثیرالارکان بنانا -

*polymerous* : (تاریخ موالید) کثیرالارکان -

*polymorphic, -morphous* : کثیرالاشکال -

*polymorphism* : کثیرالاشکالی -

*polynomial*: = Multinomial

*polyonymous* : کثیرالاسما ؛ جس کے کئی نام ہوں -

*polyonymy* : کثیرالاسمی ؛ ایک چیز کے کئی نام ہونا -

*polyopia* : آنکھ کا مرض جس میں ایک چیز کی جگہ کئی چیزیں نظر آتی ہیں ؛ کثیر بینی -

*polypetalous*: (نباتیات) علاحدہ علاحدہ پنکھڑیوں والا؛ کثیر خسار -

*polyphagous* : (۱) پر خور ؛ بسیار خور - (۲) (حیوانیات) وہ جانور جو مختلف قسم کی غذائیں کھاتا ہے ؛ کثیرالغذا -

*polyphone* : (لسانیات) کثیرالاصوات -

*polyphonic, - phonous* : (۱) وہ شخص جس کی کئی آوازیں ہوں ؛ چند آواز - (۲) (لسانیات) کثیرالاصوات - (۳) جس میں علاوہ اصل نغمے کے مزید نغمے شامل ہوں ؛ کثیر نغمہ -

*polyphony* : (۱) چند آوازی - (۲) (لسانیات) کثیرالاصواتی - (۳) (موسیقی) کثرت نغمہ ؛ کثیر نغمہ ہونا -

*polyphyletic* : = polygenetic

*polyphyllous* : (نباتیات) کثیر برگہ ؛ بسیار برگہ -

*polysepalous* : (نباتیات) کثیر مسند ؛ مختلف الاوراق -

*polystome*: کثیرالافواہ جانور ؛ بسیار دھن جانور -

*polystomous*: کثیرالافواہ ؛ بسیار دھن -

*polysynthetic* : (لسانیات) کثیرالترکیب ؛ ایسی زبان جس میں جملے کے کئی لفظوں کو ملاکر مرکب الفاظ بنالئے جاتے ہیں -

*polythalamous* : (تاریخ موالید) کثیر خانہ ؛ بسیار خانہ -

*polytype*: (۱) (stereotype) استیریو ٹائپ کی ایک ترکیب - (۲) وہ نقش جو اس ترکیب سے بنایا جائے -

*polyzoa* : (حیوانیات) مرکب الجسم جانور -

*polyzoic* : مرکب الجسم -

*polyzonal* : وہ روشنی کا منارہ جس کے کئی حلقہ نما حصے ہوں -

**Polyanthus, *n.*** : پولی اینتھس ؛ ایک سدا بہار بوٹی جس میں زرد سفید ، گلابی اور ارغوانی پھول آتے ہیں -

**Polychromatic, *a.*:** کثیرالالوان ؛ رنگ برنگ کا ؛ رنگا رنگ -

**Polychrome, *a. & n.*** : (۱) (وہ چیز) جو بہت سے رنگوں میں چھپی ہو ؛ (وہ چیز) جس پر کئی رنگ کئے گئے ہوں ؛ رنگا رنگ - (۲) رنگا رنگ نقش و نگار ؛ کئی رنگوں کا کام -

**polychromic, polychromous, *aa.*** : رنگا رنگ ؛ رنگ برنگ کا -

**Polychromy, *n.*** : رنگا رنگ نقاشی ؛ رنگا رنگ نقش و نگار (خصوصاً قدیم مٹی اور چینی کے برتنوں پر کئے جاتے ہیں) -

**Polyclinic, *n.*** : وہ شفاخانہ جہاں مختلف قسم کی بیماریوں کا علاج ہوتا ہو ؛ شفاخانۂ عام ؛ عام دارالشفاء -

**Polygamous, *a.*** : (۱) چند زن ؛ کثیر الازواج ؛ (وہ مرد) جس کے ایک وقت میں کئی بیویاں ہوں - (۲) (شاذ) چند شو ؛ (وہ عورت) جس کے کئی شوہر ایک وقت میں ہوں - (۳) (حیوانیات) چند نری ؛ چند مادی (جانور) - (۴) (نباتیات) مختلط الزوج (پودا) -

**polygamic, *a.*:** تعدد ازدواج کے متعلق -

**polygamist, *n.*** : کثیرالازواج ؛ چند زن مرد یا چند شو عورت -

**polygamy, *n.*:** تعدد ازدواج؛ چندزنی؛ چند شوئی؛ کثرت ازدواج -

**Polyglot, *a. & n.*** : (۱) کئی زبانوں کا ؛ چند زبانی - (۲) وہ شخص جو کئی زبانیں بولتا لکھتا ہے ؛ ہفت زبان - (۳) وہ کتاب جو کئی زبانوں میں لکھی ہوئی ہو (خصوصاً بائبل)؛ چند زبانی کتاب -

**polyglottal, polyglottic, *aa.*:** چند زبانوں کا؛ چند زبانی -

**polyglottism, *n.*** : چند زبانی؛ ہفت زبانی -

**Polygon, *n.*** : (۱) کثیرالاضلاع ؛ شکل کثیرالاضلاع؛ کثیرالزوایا (عموماً ان شکلوں کو کہتے ہیں جن میں چار سے زیادہ ضلعے ہوں) -

***p. of forces*** : قوائی کثیرالاضلاع؛ قوتوں کا کثیرالاضلاع -

**polygonal, *a.*** : کثیرالاضلاعی -

**polygonally, *adv.*** : کثیرالاضلاع کی حیثیت سے -

**Polygonum, *n.*** : کثیرالساق (پودوں کی ایک قسم جن میں *knotgrass* وغیرہ شامل ہیں) -

**Polyhistor, *n.*** : وہ شخص جو مختلف علوم پر حاوی ہو ؛ جامع العلوم ؛ ہمہ داں ؛ عالم متبحر ؛ جید عالم -

**Polymath, *a.*:** جامع العلوم؛ ہمہ داں؛ عالم متبحر؛ جید عالم -

**polymathy, *n.*** : ہمہ دانی؛ جامعیت -

**Polynesia, *n.*** : پولی نیشیا (بحرالکاہل میں چند چھوٹے جزیروں کا مجموعہ ہے جو آسٹریلیا کے مشرق میں واقع ہیں -

**Polynesian, *a.*** : پولی نیشائی -

**Polynia, *n.*** : برفستانی جھیل ؛ برف کے درمیان پانی کا قطعہ (خصوصاً بحر منجمد شمالی میں) -

**Polyp(e), *n.*:** (۱) کثیرپا؛ ادنی قسم کا نظام جسمانی رکھنے والے جانوروں کی ایک قسم - (۲) بعض ایسے جانوروں کو بھی کہتے ہیں جن کا نظام جسمانی پیچیدہ ہوتا ہے -

**Polypary, *n.*** : کثیرپا کا چھتا ؛ بہت سے کثیر پا جانوروں کا جڑا ہوا جسم جو چھتے کی طرح ہوتا ہے -

**Polypidom, *n.*** : دیکھو Polypary -

**Polypite, *n.*** : ایک کثیرپا ؛ فرد یا واحد کثیر پا -

**Polypod, *a. & n.*:** کوئی جانور جس کے بہت سے پیر ہوں؛ بسیار پا -

**Polypody, *n.*** : ایک قسم کی فرن جو نم چٹانوں اور دیواروں وغیرہ پر اگتی ہے -

**Polypoid, *a.*** : (۱) کثیر پا کا؛ کثیر پا کی طرح کا - (۲) polypus کا یا اس کی طرح کا -

**polypous, *a.*:** کثیر پا -

**Polypus, *n.* (pl. -pi)** : پالی پس؛ ورم جو ناک ، رحم ، مثانے کی باریک جھلیوں میں پیدا ہوتا ہے اور سطح پر ظاہر ہوتا ہے -

**Polysyllabic, *a.*** : کثیرالاجزا؛ کئی بول کا (لفظ)؛ کثیرالاجزا (لفظ) -

**polysyllabically, *adv.*** : کثیرالاجزا لفظ کی طرح سے -

**Polysyllable, *n.*** : کثیرالاجزا لفظ ؛ کئی بول کا لفظ -

**Polytechnic, *a. & n.*** : جس میں بہت سے فنون کی تعلیم ہوتی ہو؛ کثیرالفنون ؛ کئی فنون کا (مدرسہ وغیرہ) -

***P. (Institution)*** : دارالفنون، خصوصاً لندن کا وہ مدرسہ جو سنہ ۱۸۳۸ ع میں قائم ہوا تھا -

**Polytheism, *n.*** : (۱) بہت سے دیوتاؤں کی پرستش ؛ اصنام پرستی - (۲) ایک سے زیادہ خدا کی پرستش ؛ کثرت الٰہ کا عقیدہ ؛ کثرت پرستی -

**polytheist, *n.*** : (۱) اصنام پرست - (۲) کثرت الٰہ کا قائل ؛ کثرت پرست -

**polytheistic, *a.*** : اصنام پرستانہ ؛ کثرت پرستانہ -

**Pom,** *n.* : پوم ( *Pomeranian dog* کا مخفف ھے ) -

**Pomace,** *n.* : (۱) کچلا ھوا سیب جس سے شراب بناتے ھیں - (۲) اس کا فضلہ جو عرق نکالنے کے بعد بچ رھتا ھے - (۳) کسی چیز کا گودا یا کچلی ھوئی چیز - (۷) وہ فضلہ جو مچھلی وغیرہ میں سے تیل نکالنے کے بعد بچ رھتا ھے -

**Pomade,** *n.* & *v. t.* : (۱) پوماد (موم روغن کی قسم کی بالوں کو لگانے کی خوشبودار چیز) - (۲) پوماد ملنا ؛ خوشبودار موم روغن ملنا -

**Pomander,** *n.* : (۱) ( تاریخ ) خوشبو دار چیزوں کی گولی جسے متعدی بیماریوں سے بچنے کے لئے پاس رکھتے تھے ؛ بخور کی گولی - (۲) سونے یا چاندی کی گول ڈبیا جس میں یہ گولی رکھی جاتی تھی ؛ بخور دانی -

**Pomard, pomm-,** *n.* : پومارد ؛ برگنڈی (فرانس) کی سرخ شراب -

**Pomatum,** *n.* & *v. t.* : = Pomade

*Pombe, n.* : پومبی ؛ ایک قسم کی شراب جو افریقہ میں غلے سے اور پھلوں سے بنائی جاتی ھے -

**Pome,** *n.* : (۱) ( نباتیات ) سیب وش ( پھلوں کی وہ قسم جس میں سیب ناشپاتی وغیرہ شامل ھیں ) - (۲) ( شعر ) دھات کا گیند یا گولا

**pomiferous,** *a.* : ( وہ پودا ) جس کے پھل سیب وش ھوں ؛ سیب وشی -

**Pomegranate,** *n.* : انار ؛ انار کے درخت -

**Pomeranian,** *a.* & *n.* : پومیرانی ؛ پومیرانیا کا ( یہ ملک بحیرۂ بالٹک کے جنوبی ساحل پر واقع ھے ) -

*P. (dog)* : پومیرانی کتا ؛ ایک قسم کا چھوٹا کتا جس کے بال لمبےاور ریشم کی طرح، تھوتھنی گاودم اور کان کھڑے ھوتے ھیں-

**Pomfret,** *n.* : پمفریت ؛ ایک قسم کی مچھلی جو بحر ھند اور بحر کاھل میں ھوتی ھے اور کھانے کے کام آتی ھے ؛ چھمنا مچھلی-

**Pomfret-cake,** *n.* : ایک قسم کا کیک جو اصل السوس سے بنتا ھے -

**Pomiculture,** *n.* : میوہ دار درختوں کی کاشت ؛ ثمر بانی -

**Pommel,** *n.* & *v. t.* : (۱) گول موٹھہ خصوصاً وہ جو تلوار کے قبضے میں سرے پر ھوتی ھے - (۲) گھوڑے کی کاٹھی کا اگلا اٹھا ھوا حصہ؛ ھرنا- (۳) موٹھہ سے مارنا؛ پیٹنا؛ ڈنڈے لگانا ؛ مکے مارنا-

**Pomology,** *n.* : فن ثمر بانی ؛ میوہ دار درختوں کی کاشت کا فن -

**pomological,** *a.* : فن ثمر بانی کا یا اس کے متعلق -

**pomologist,** *n.* : فن ثمر بانی کا ماھر -

**Pomona,** *n.* : پومونا (روما کی دیومالا میں پھلوں کی دیوی)-

*P. green* : سبز رنگ جس میں زردی غالب ھو -

**Pomp,** *n.* : کروفر ؛ شان و شوکت ؛ تزک ؛ احتشام ؛ جاہ و جلال ؛ جاہ و حشم ؛ دھوم دھام

**Pompano,** *n.* : پمپانو ؛ ایک قسم کی مچھلی جو جزائر غرب الھند اور شمالی امریکہ میں پائی جاتی ھے اور کھانے میں بہت لذیذ ھوتی ھے -

**Pompier,** *a.*, *P. ladder* : آگ بجھانے کی سیڑھی -

**Pom-pom,** *n.* : پم پم ( یہ ایک قسم کی دور مار مشین گن ھے جو بہت تیزی سے فیر کرتی ھے ) -

**Pompon,** *n.* : (۱) عورتوں یا بچوں کی ٹوپی یا جوتے کا پھندنا یا پھول - (۲) سپاھیوں کی ٹوپی کا طرہ یا پھندنا -

**Pompous,** *a.* : (۱) شاندار ؛ عالی شان ؛ طمطراق کا ؛ دھوم دھام کا - (۲) خود پسند ؛ برخود غلط - (۳) (زبان یا عبارت) پرتکلف ؛ طمطراق کی -

**pomposity,** *n.* : ( عبارت کا ) پرتکلف ھونا ؛ طمطراق -

**pompously,** *adv.* : (۱) شان و شوکت سے ؛ طمطراق سے ؛ دھوم دھام سے - (۲) خود پسندی سے - (۳) پر تکلف عبارت میں ؛ طمطراق سے -

**pompousness,** *n.* : (۱) شان و شوکت ؛ طمطراق - (۲) خود پسندی - (۳) پرتکلف ھونا ؛ طمطراق ( عبارت کا ) -

**Ponceau,** *n.* : شوخ سرخ رنگ ؛ گل لالہ کا رنگ -

**Poncho,** *n.* : (۱) پانچو ؛ جنوبی امریکہ کا چوغہ ( کپڑے کا مستطیل ٹکڑا جس کے بیچ میں گریبان ھوتا ھے ) - (۲) اس قسم کا چوغہ جو بائسکل پر بیٹھتے وقت پہنا جاتا ھے -

**Pond,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) تالاب ؛ حوض ( وغیرہ ) - (۲) (مزاحاً) سمندر - (۳) (*p. back*) (*p. up*) دریا کو روکنا ؛ بند باندھنا ؛ پشتہ باندھنا - (۳) ( پانی کا ) تالاب یا گڑھا بنا لینا

*herring-p.* : - Herring دیکھو

*p.-life* : تالاب کے جانور ( خصوصاً غیر فقری جانور یعنی مچھلی وغیرہ ) -

*pondweed* : وہ بوٹیاں جو بند پانی میں اُگ آتی ھیں -

**Pondage,** *n.* : (۱) تالاب کی گنجائش- (۲) پانی جمع کرنے کا محصول-

**Ponder,** *v. t.* & *i.* : (۱) ( معاملے کے نشیب فراز کو ) سوچنا - ھر پہلو سے غور کرنا - (۲) خیالات میں غرق ھونا ؛ غور و فکر میں محو ھونا -

**ponderingly,** *adv.* : غور و فکر کے ساتھ؛ محویت کے انداز سے -

**Ponderable,** *a.* : (۱) وزنی ؛ بھاری - (۲) اھم ؛ قابل غور -

**ponderability,** *n.* : (۱) بھاری پن ؛ وزنی ھونا - (۲) اھمیت ؛ قابل غور ھونا -

**Ponderation,** *n.* : (۱) تولنا ؛ وزن کرنا - (۲) تامل ؛ غور و فکر ؛ غور و خوض ؛ سوچ بچار -

**Ponderous,** *a.* : (۱) وزنی ؛ بھاری - (۲) بھاری اور بے ڈول ؛ بوجھل - (۳) دقت طلب ؛ کٹھن ؛ بیڈھب - (۴) (عبارت یا اسلوب بیان) ثقیل ؛ ادق -

**Pone,** *n.* : (تاش کے بعض کھیلوں میں) پہلے چال چلنے والے کا ساتھی -

**Pone,** *n.* : (۱) مکئی کی روٹی جو شمالی امریکہ کے اصلی باشندے پکاتے ھیں - (۲) ایک قسم کی میٹھی ٹکیہ جس میں انڈا دودھ وغیرہ ڈالتے ھیں -

**Pongee,** *n.* : ایک قسم کا نرم غیر صاف شدہ چینی ریشم -

**Pongo,** *n.* : (۱) پانگو ؛ افریقہ کا ایک انسان نما بندر - (۲) (غلط استعمال) = Orang- outang -

**Poniard,** *n.* & *v. t.* : (۱) پیش قبض؛ خنجر؛ دشنہ ؛ کٹار - (۲) خنجر مارنا ؛ خنجر بھونکنا -

*Pons, n., P. asinorum* : (۱) گدھوں کا پل ' اقلیدس کے پہلے مقالے کی پانچویں شکل کو کہتے ھیں - (۲) کوئی چیز جو مبتدیوں کو مشکل معلوم ھو -

*P. (Varolii)* : ( اطالوی ماھر تشریح وار ولی کے نام پر ) جسر وار ولی ؛ عصبی ریشوں کی پٹی جو دماغ کے اندر ھوتی ھے -

**Pontifex,** *n.* (pl. -fices). : (۱) ( رومائے قدیم ) پجاریوں کی مجلس کا رکن - (۲) = pontiff -

*P. maximus* : ( عتیقیات روما ) پوجاریوں کی مجلس کا افسر -

**Pontiff**, *n.* : (۱) پاپا ؛ پاپاے اعظم - (۲) اسقف - (۳) رئیس کلیسا ؛ مہا پجاری ؛ سب سے بڑا دینوی پیشوا -

**Pontifical**, *a.* & *n.* : (۱) پاپائی ؛ اسقفی - (۲) رسوم نامہ؛کتاب الرسوم (مغربی کلیسا کی بیاض جس میں رسوم عبادت درج ھیں)- (۳) ( جمع ) اسقف کا لباس اور دوسرے منصبی نشانات؛ سامان اسقفی -

**pontifically**, *adv.* : اسقف یا پا پا کی شان سے ؛ پا پا کی حیثیت سے -

*Pontificalia*, *n. pl.* : اسقف کا لباس اور دوسرے منصبی نشانات -

**Pontificate**, *n.* : (۱) پا پا ے روما ' اسقف ' مہا پجاری یا رئیس کلیسا کا عہدہ - ( ۲ ) ان تینوں میں سے کسی کا زمانہ خدمت یا عہد حکومت -

**Pontify**, *v. i.* : (۱) پا پا بننا ؛ اسقف بننا - (۲) غیر خاطی یا معصوم بننے کا دعوی کرنا -

*Pont-levis*, *n.* : پل تخفتہ؛ وہ پل جو ضرورت کے وقت ھٹایا جا سکے -

**Pontoneer**, **-ier**, *n.* : کشتیوں کا پل بنوانے والا ؛ کشتیوں کے پل کا نگہبان -

**Pontoon**, *n.* & *v. t.* : (۱) چپٹے پیندے کی کشتی - (۲) کشتیوں کے پل کی ایک کشتی - (۳) پن روک پیپا ؛ پانی میں بنیاد ڈالنے کے لئے آب بند ڈبہ ؛ کو ٹھی - (۴) عرشۂ جہاز کا کشتی نما دروازہ - (۵) کشتیوں کا پل لگا کر دریا کو پار کرنا -

**Pony**, *n.* : (۱) ٹٹو ؛ یابو - (۲) ( عامیانہ ) ۲۵ پونڈ کی رقم -

**Pood**, *n.* : پوڈ تولنے کا روسی پیمانہ جو ۳۶ پونڈ کے برابر ھوتا ھے -

**Poodle**, *n.* & *v. t.* : (۱) پو ڈ ل ' یہ ایک قسم کا کتا ھے جس کے بال لمبے اور گھونگر والے ھوتے ھیں اور طرح طرح کی انوکھی شکلوں میں تراشے جاتے ھیں - (۲) ( کسی اور کتے کے ) بال پوڈل کے بالوں کی طرح تراشنا -

**Pooh**; *int.* : اونہہ ( کراہت یا حقارت کے اظہار کے لئے) -

**Pooh- Bah**, *n.* : وہ شخص جو ایک ساتھ کئی عہدوں پر فائز ھو ( ایک شخص جس کا ذکر گلبرٹ کے ناٹک ( *The Mikdo* ) دی میکاڈو میں آیا ھے ) -

**Pooh-pooh**, *v. t.* : ھنسی اڑانا ؛ حقیر سمجھنا -

**Pooka**, **ph-**, *n.* : (۱) بھتنا - (۲) ہوا ؛ ڈرا وا -

**Pookoo**, **puku**, *n.* : پو کو ؛ ایک سرخ رنگ کا بارہ سنگھا جو وسط افریقہ کے جنوب میں پایا جاتا ھے -

**Pool**, *n.* & *v. t.* : (۱) گھڑھا جس میں پانی بھرا ھو ؛ جوھڑ - ( ۲ ) دریا میں گہری جگہ ؛ کنڈ - (۳) کسی سیال سے بھرا ھوا چھوٹا گڑھا - (۴) ( میخ ٹھونکنے کے لئے ) سوراخ کرنا - (۵) (کوئلے کی ) کان میں سرنگ کھودنا ؛ سرنگ لگانا -

**Pool**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( تاش ) سب کھیلنے والوں کی بازی کی رقموں اور جرمانوں کی مجموعی مقدار - (۲) وہ خانہ جس میں شرط اور جرمانے کی رقم جمع کی جاتی ھے - (۳) ایک کھیل جو انٹے کی میز پر کھیلا جاتا ھے - (۴) وہ کل رقم جس کی بازی لگائی جاے ؛ شرط کی مجموعی رقم - (۵) نفعے میں شرکت کا وہ طریقہ جس کے مطابق کئی دوکاندار آپس میں مقابلہ کرنے کے بجاے مال کی شرح مقرر کر لیتے ھیں اور منافع بہ حصہ رسدی تقسیم کر لیتے ھیں - ( ۶ ) مشترک رقم مثلاً نفعے کی رقم جو کئی دوکانداروں میں تقسیم ھو ؛ مشترک سرمایہ - (۷) مشترک سرمایے میں داخل کرنا یا جمع کرنا - (۸) (نفعے وغیرہ کو) جمع کر کے بہ حصہ رسدی تقسیم کرنا -

**Poon**, *n.* : پون ' ایک ھندوستانی درخت -

*p. oil* : پون کا تیل ( دوا کے کام آتا ھے ) -

**Poonah**, *a.* : پونا ؛ ھندوستان کا مشہور شہر -

*p. brush* : پونا کا موقلم -

*P. painting* : پونا کی مصوری ( چاول کے کاغذ یا اور باریک کاغذوں پر قدیم مشرقی طرز کے مطابق کی جاتی ھے ) -

*p. paper* : پونا کا کاغذ ( جو اس مصوری میں استعمال ھوتا ھے)-

**Poop**, *n.* & *v. t.* : (۱) جہاز کا پچھلا حصہ؛ دنبالۂ جہاز- (۲) سب سے پچھلا اور سب سے اونچا عرشہ - (۳) (موجوں) کا دنبالۂ کشتی پر چڑھ جانا- (۴) ( جہاز یا کشتی کے پچھلے حصے پر ) پانی کا چڑھ آنا -

( – ) **pooped**, *a.* : (–) دنبالہ دار -

**Poop** : دیکھو Pope (تیسرا لفظ) -

**Poop**, *n.* : ( عامیانہ ) ادنی بیوقوف شخص ( *nincompoop* کا مخفف ھے ) -

**Poor**, *a.* : (۱) غریب؛ نادار ؛ مفلس ؛ محتاج ؛ کنگال ؛ تنگ دست - تہی دست - (۲) جس میں کوئی خاص جز کم مقدار میں ھو ؛ ناقص ؛ (کسی خاص چیز کے اعتبار سے) کم مایہ - (۳) (زمین) غیر مزروعہ ؛ نا قابل کاشت ؛ بنجر ؛ اوسر - (۴) کم ؛ ناکافی ؛ توقع سے کم - (۵) ادنی؛ حقیر؛ خفیف - (۶) ذلیل؛ ھیز؛ نکما؛ دوکوڑی کا - (۷) ناچیز؛ حقیر - (۸) بچارا ؛ بیچارہ ؛ غریب -

*p. -box* : خیرات کی صندوقچی (جو گرجوں میں رکھی رھتی ھے) -

*p. -house* : محتاج خانہ ؛ خیرات خانہ -

*p. -law* : قانون مساکین ؛ غربا و مساکین کی امداد کا قانون -

*p. man's weather-glass* : = pimpernel

*p. -rate* : وہ محصول جو غربا کی امداد کے لئے عائد کیا جاتا ھے -

*p. -spirited* : بزدل ؛ نامرد ؛ ڈرپوک ؛ پست ھمت -

*the p.* : غربا ؛ مساکین ؛ محتاج لوگ جو خیرات کے مستحق ھیں -

**Poorly**, *adv.* & *pred. a.* : ( ۱ ) کمی کے ساتھہ ؛ قلت کے ساتھہ ؛ ناقص طور پر - ( ۲ ) لشتم پشتم ؛ برے بھلے طریقے سے - ( ۳ ) ذلیل طریقے سے ؛ گھٹیا طریقے سے - ( ۴ ) (*pred. adj.*) بیمار ؛ نڈھال [ مثلاً *he is (looking) very p.* ] -

**Poorness**, *n.* : ( ۱ ) نقص ؛ کوتاھی ؛ خامی - ( ۲ ) ( کسی جزو کی ) کمی ؛ قلت -

**Pop**, *v. i.* & *t.* : ( ۱ ) بھک سے ھونا ( مثلاً بوتل کا کاگ کھولنے میں ) - ( ۲ ) ( بندوق وغیرہ ) داغنا ؛ سر کرنا - ( ۳ ) ( کسی پرندے وغیرہ پر ) بندوق سے نشانہ لگانا ؛ بندوق چلانا - ( ۴ ) (*p. in, out, down &c.*) ( کوئی چیز دفعتاً یا تیزی سے ) ڈالنا؛ نکالنا ؛ رکھنا - ( ۵ ) (*p. in, out &c.*) ( دفعتاً ) آ پہنچنا ؛ نازل ھوجانا ؛ چل دینا ؛ غائب ھو جانا ؛ جانا ؛ لپکنا ؛ جھپٹنا - ( ۶ ) یکا یک سوال کر بیٹھنا - ( ۷ ) ( عامیانہ ) رھن رکھنا ؛ گروی کرنا - ( ۸ ) ( امریکہ ) مکئی کو بھوننا ؛ کھیلیں کرنا -

*p.-corn* : بھنی مکئی ؛ مکئی کھیلیں -

*p.-gun* : ( ۱ ) بچوں کی بندوق ؛ ھوائی بندوق - ( ۲ ) ( حقارتاً ) نکمی بندوق -

*p. off* ( *the hooks* ) : مر جانا ؛ گزر جانا -

*p.-shop* : رهن گهر ؛ اس شخص کی دوکان جو چیزوں کو رهن کرتا هے -

*p. the question* : ( روز مرہ ) شادی کی درخواست کرنا -

**Pop**, *n., adv., & int.* : ( ۱ ) بهک ( کی آواز ) - ( ۲ ) نقطہ ، نشان ( جو بهیڑوں وغیرہ پر پہچان کے لئے لگاتے هیں ) - ( ۳ ) کوئی پینے کی چیز جس میں پهین اٹهتا هو مثلاً جنجر بیر ؛ ( عامیانہ ) رهن ( خصوصاً *in p.* گروی ، رهن ) - ( ۵ ) بهک سے -

*I heard it go p.* : میں نے اسے بهک سے اڑتے سنا -

*p. goes the weasel* : ایک دیہاتی ناچ کا نام -

**Pop**, *n.* : ( بول چال ) عوام پسند جلسۂ سرود ؛ گانے کا جلسہ -

**Pop**, *n.* : ایٹن کے مدرسے کا کلب اور دارالمباحثہ -

**Pop**, *n.* : دیکهو Poppa -

**Pope**, *n.* : ( ۱ ) پوپ ؛ پاپا ؛ پاپائے اعظم - ( ۲ ) ( مجازاً ) غیر خاطی شخص ؛ غیر خاطی هونے کا مدعی -

*p.'s head* : لمبے دستے کی گول جهاڑو یا برش -

*P. Joan* : ( ۱ ) فرضی عورت جس کی نسبت مشہور هے کہ پوپ منتخب هو گئی تهی ؛ پوپ جون - (۲) تاش کا ایک کهیل-

*p.'s nose* : ( Parson دیکهو ) = Parson's nose

**popedom**, *n.* : مملکت پاپا ؛ منصب پاپا ؛ پاپائی -

**popeless**, *a.* : بے پوپ کا ؛ بے پاپا -

**Pope**, *n.* : پاپو ؛ روس میں کلیسائے یونانی کا پادری -

**Pope**, **poop**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ران میں ایک مقام جهاں کی چوٹ بہت سخت هوتی هے اور اعصاب کو ماؤف کردیتی هے -

*take person's p.* : ( ۲ ) کسی شخص کو اس مقام پر مارنا -

**Popery**, *n.* : ( معاندانہ ) پوپ پرستی ؛ پاپا پرستی؛ پاپائیت ؛ کیتهولک مذهب -

**Popinjay**, *n.* : ( ۱ ) ( قدیم ) طوطا ؛ میاں مٹهو - ( ۲ ) ( تاریخ ) طوطے کی شکل جو کسی بانس یا بلی پر هوتی هے اور اس پر نشانہ لگاتے هیں - ( ۳ ) خود نما و خود بین آدمی ؛ چهیلا - (۴) ( مقامی بول ) سبز هد هد -

**Popish**, *a.* : پاپائی ؛ پاپا سے متعلق -

**popishly**, *adv.* : پاپائی انداز سے ؛ پاپا کی طرح -

**Poplar**, *n.* : ایک لمبا درخت جو سہی قامتی میں مشہور هے ؛ درخت حور -

*trembling p.* : بید مجنوں -

**Poplin**, *n.* : پاپلین ؛ ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو آئرستان میں بنتا هے -

**Popliteal**, *a.* : عقب رکبی ؛ گهٹنے کے پیچهے کے جوڑ کا -

*p. artery* : شریان عقب رکبی -

*p. tendons* : عروق عقب رکبی -

**Pop(pa)**, *n.* : ( امریکہ ) پاپا ؛ ابا -

**Poppet**, *n.* : ( ۱ ) ( اب صرف مقامی بولی میں ) چهوٹا سا آدمی؛ ( بچوں کے لئے ) پیارا ؛ لاڈلا ؛ دلارا - ( ۲ ) خراد کا اوپر کا حصہ - ( ۳ ) ( بحری ) چوب ؛ چهوٹی سی لکڑی -

*p.-head* : ( ۱ ) خراد کا اوپر کا حصہ - ( ۲ ) ( کان کنی ) ایک نریم جو کان کے دهانے پر هوتا هے اور جس میں جر جنباں لگی هوتی هیں -

112

**Popping**, *n.* : ( ۱ ) pop کا حاصل مصدر ؛ بهک سے هونا ؛ بندوق سرکرنا یا سر هونا؛ کوئی چیز تیزی سے ڈالنا؛ نکالنا وغیرہ -

*p.-crease* : ( کرکٹ ) ایک خط جو وکٹ کے متوازی چار فٹ کے فاصلے پر هوتاهےاور کهلاڑی کو جس کے اندر رهنا لازمی هے؛ کریز -

**Popple**, *v. i. & n.* : ( ۱ ) ( پانی کا ) تلاطم یا تموج میں هونا ؛ موج زن هونا- ( ۲ ) تلاطم؛ تموج ؛ موج -

**popply**, *a.* : موج خیز ؛ متلاطم ؛ متموج -

**Poppy**, *n.* : پوست ؛ خشخاش ؛ کوکنار -

*Flanders pp.* : ( ۱ ) فلانڈرس کے کوکنار - ( ۲ ) ریشمی کوکنار جو ۱۱ نومبر کو بناکر بیچے جاتے هیں ( کشتگان جنگ عظیم کی یادگار سمجهے جاتے هیں ) -

*opium p.* : پوست کی وہ قسم جس سے افیون نکلتی هے -

*P.-day* : یوم کوکنار ؛ ۱۱ نومبر -

*p.-head* : ( ۱ ) پوست کا ڈوڈا ؛ خشخاش کا ڈوڈا - ( ۲ ) گرجے کی نشست کی منقش چوکی -

**poppied**, *a.* : ( ۱ ) جس میں کوکنار موجود هو - ( ۲ ) گرجے کی نشست جس میں منقش چوکی هو -

**Popsy(-wopsy)**, *n.* : پیاری ؛ لاڈلی ( لڑکی کے لئے پیار کے موقع پر آتا هے ) -

**Populace**, *n.* : ( ۱ ) عموم ؛ جمهور - ( ۲ ) عوام الناس؛ عوام ؛ عام لوگ -

**Popular**, *a.* : ( ۱ ) عمومی ؛ عموم کا ؛ جمهور کا - ( ۲ ) عام فهم؛ عام پسند - ( ۳ ) هر دلعزیز ؛ مقبول عام - ( ۴ ) عوام کا ؛ جو عوام میں مروج هو ؛ عامیانہ -

**popularity**, *n.* : هر دلعزیزی ؛ مقبولیت عام ؛ قبول عام

**popularly**, *adv.* : ( ۱ ) عمومی حیثیت سے ؛ جمهوری حیثیت سے - ( ۲ ) عام فهم یا عام پسند طریقے سے - ( ۳ ) هر دلعزیزی سے - ( ۴ ) عام طور پر -

**Popularize**, *v.t.*: (۱) هردل عزیز کرنا؛ مقبول عام کرنا ؛ عام شهرت یا عام رواج دینا - (۲) (حق رائے دهی وغیرہ) عام کرنا ، جمهور کردینا - (۳) کسی علمی مضمون کو عام فهم انداز میں پیش کرنا -

**popularization**, *n.* : (۱) هر دل عزیز بنانا ؛ عام پسند بنانا- ( ۲ ) هردل عزیزی؛عام پسندی مقبولیت عام؛ ترویج عام؛ تشهیر عام-

**Populate**, *v.t.* : ( ۱ ) بسنا ؛ آباد هونا - ( ۲ ) بسانا ؛ آباد کرنا -

**Population**, *n.* : (۱) آبادی کا اوسط ؛ آبادی کے گنجان هونے کا درجہ- (۲) مردم شماری ؛ آبادی ( ملک وغیرہ کی)- (۳) ( کسی مقام کے ) باشندے ؛ ( بستی وغیرہ کے ) لوگ -

*A 1 p.* : فوجی صلاحیت کے لحاظ سے سب سے ادنی طبقہ -

*C 3 p.* : فوجی صلاحیت کے لحاظ سے سب سے اعلی طبقہ -

**Populist**, *n.* : (۱) قبضۂ جمهور کا حامی ( ریاستهائے متحدہ امریکہ کا ایک سیاسی فرقہ جو سنہ ۱۸۹۲ ع میں قائم هوا تها اس کا مقصد یہ هے کہ ریلوں اور دیگر قومی اداروں پر جمهور کا قبضہ هو اور محصول کی شرح درجہ وار هو ) - (۲) ملکیت جمهور کا حامی ( روس کا ایک سیاسی فرقہ جو " اجتماعیت " ( *collectivism* ) کا حامی تها ) -

**populism**, *n.* : قبضۂ جمهور یا ملکیت جمهور کا اصول -

**populistic**, *a.* : ملکیت جمهور کے اصول کے متعلق یا اس کا -

**Populous**, *a.* : آباد ؛ کثیر آبادی رکهنے والا -

**populousness**, *n.* : کثرت آبادی -

**Porbeagle,** *n.* : ایک قسم کی شارک مچھلی جو کھانے میں آتی ھے -

**Porcelain,** *n.* : (۱) چینی ؛ چینی مٹی - (۲) چینی کے برتن - (۳) ( مجازاً بہ طور صفت ) نازک ؛ لطیف ؛ کا جو بھو جو ؛ جو آسانی سے ٹوٹ جائے -

*p. -clay* : کولین ( *Kaolin* ) ( ایک قسم کی چکنی مٹی جس سے چینی بنتی ھے ) -

*p. shell* : کوڑی -

**porcelainous,** *a.* : جس میں چینی ھو ؛ چینی دار -

**porcellaneous,** *a.* : چینی کا سا ؛ چینی کا -

**porcellanic,** *a.* : چینی کا سا ؛ چینی کا -

**porcellanous,** *a.* : جس میں چینی ھو ؛ چینی دار -

**Porcelainize,** *v. t.* : چینی بنانا ؛ ( مٹی وغیرہ کو ) بدل کر چینی بنا دینا -

**Porch,** *n.* : وہ چھتا جو مکان کے دروازے کے سامنے ھو ؛ برساتی ؛ پیش دھلیز -

*the P.* : (۱) ایتھنس کی مشہور عمارت جس میں زینو درس دیا کرتا تھا ؛ رواق - (۲) رواقی فلسفہ ؛ مذہب رواقئین -

**porched,** *a.* : برساتی دار -

**porchless,** *a.* : بے برساتی کا -

**Porcine,** *a.* : (۱) خوکی ؛ خنزیری ؛ سور کا - (۲) خوک صفت ؛ خنزیر صفت ؛ خنزیر جیسا -

**Porcupine,** *n.* : (۱) سیھہ ؛ خارپشت - (۲) خارپشت مشین - (۳) ان جانوروں کے نام کا جزو جن کی پشت پر کانٹے ھوتے ھیں ( مثلاً *p. ant-eater, p. crab* وغیرہ ) -

**porcupinish, porcupiny,** *aa.* : سیھہ کا سا ؛ خارپشت کا سا -

**Pore,** *n.* : مسام ؛ مسم -

**Pore,** *v. i. & t.* : (۱) ( *P. over* ) مطالعے میں غرق ھونا ؛ مطالعے میں ڈوب جانا ؛ نہایت غور سے مطالعہ کرنا ( کتاب وغیرہ کا ) - (۲) ( مجازاً ) غور کرنا ؛ غور و خوض کرنا - (۳) ( قدیم ) ( *p. at, on, over* ) غور سے دیکھنا ؛ ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا -

*p. one's eyes out* : پڑھتے پڑھتے آنکھوں کو تھکا ڈالنا -

**Porge,** *v. t.* : ( یہودیوں کی رسم ) ذبیحے کو نس پٹھے وغیرہ نکال کر شرعی طور پر پاک کرنا -

**porger,** *n.* : ذبیحے کو صاف کرنے والا -

**Porism,** *n.* : (۱) مسئلہ کثیر الحل ؛ سوال کثیر الجواب ؛ ایسا مسئلہ یا سوال جس کے لاتعداد حل یا جواب ھوں - (۲) = corollary -

**Pork,** *n.* : سور کا گوشت ( خصوصاً تازہ ) -

*p-butcher* : سور قصائی ؛ سور قصاب -

*p. pie* : وہ سموسا ( pie ) جس میں سور کا قیمہ بھرا ھو -

*p. -pie hat* : ایک قسم کی ٹوپی جس کی چاند چپٹی ھوتی ھے اور چھجا چاروں طرف اوپر کو مڑا ھوتا ھے -

**Porker,** *n.* : (۱) سور جو ذبح کرنے کے لئے پالا جائے - (۲) سور کا ( بچہ جو ذبح کرنے کے لئے پالا جائے ) -

**porket,** *n.* : سور کا بچہ ؛ چھوٹا سور -

**Porkling,** *n.* : چھوٹا سا سور یا سور کا بچہ -

**Porky,** *a.* : سور کا ؛ سور کی طرح کا ؛ ( روز مرہ ) موٹا تازہ ؛ چربیلا ؛ چربی دار -

**Porno-** : یہ سابقہ یونانی زبان کے لفظ porne سے نکلا ھے جس کے معنی ھیں " قحبہ " " فاحشہ " وغیرہ -

*pornocracy* : قحبہ راج ؛ بیسوا راج ( وہ حکومت جس میں بازاری عورتوں کا اثر غالب ھو ؛ خصوصاً دسویں صدی کی رومی حکومت -

*pornography* : (۱) بیسواؤں ، قحبہ عورتوں وغیرہ کے طرز زندگی وغیرہ کا بیان - (۲) رسالہ ، کتاب وغیرہ جس میں یہ بیان ھو - (۳) فحش نگاری -

*pornographer* : قحبہ عورتوں کے حالات لکھنے والا ؛ فحش نگار -

*pornographic* : (۱) جس میں بیسواؤں ، قحبہ عورتوں وغیرہ کے حالات لکھے ھوں - (۲) فحش نگارانہ -

**Poroplastic,** *a.* : ( جراحی ) ( فیلٹ کی صفت ) مسام دار اور شکل پذیر -

**Porous,** *a.* : مسام دار ؛ جس میں مسامات کثرت سے ھوں ( نیز مجازاً ) -

**porosity, porousness,** *nn.* : مسام دار ھونا -

**Porphyry,** *n.* : (۱) سنگ سماق - (۲) ( ارضیات ) غیر طبقی چٹان ؛ آتش نشانی چٹان -

**Porpoise,** *n.* : سنگ ماھی ؛ سوسمار ؛ گوہ -

**Porraceous,** *a.* : سبز ؛ گندنے کے رنگ کا -

**Porrect,** *v. t.* : (۱) ( تاریخ موالید ) بدن کے کسی عضو کو پھیلانا - (۲) ( قانون کلیسا ) پیش کرنا ، گزارنا ( عرضداشت دستاویز وغیرہ ) -

**Porridge,** *n.* : جئی یا جو وغیرہ کا دلیہ -

*keep your breath to cool your p.* : اپنی نصیحت تہ کر رکھئے آپ کے کام آئیگی -

**Parrigo,** *n.* : قراع ؛ سعفت ؛ سر کی ایک جلدی بیماری -

**Porringer,** *n.* : شوربہ دان ؛ پیالہ جس میں بچے شوربہ وغیرہ پیتے ھیں -

**Port,** *n.* : (۱) بندرگاہ ؛ بندر - (۲) ( مجازاً ) مامن ؛ ملجا و ماوا -

*Cinque ports* : دیکھو cinque -

*close p.* : بند بندرگاہ ( جو اندرون ملک میں کسی دریا کے کنارے واقع ھو ) -

*free p.* : (۱) کھلی بندرگاہ جس میں ھر قوم و ملک کے جہازوں کو مال اتارنے چڑھانے کی اجازت ھو - (۲) درآمد و برآمد کے محصول سے استثنا -

*p. admiral* : بندرگاہ کی بحری فوج کا سپہدار -

*P. of London Authority* : بندر لندن کی جماعت انتظامی ( یہ ایک جماعت بلدیہ ھے جو سنہ ۱۹۰۸ ع میں بندر اور گودیوں کے انتظام کے لئے مقرر کیگئی تھی ) -

**Port,** *n.* : (۱) پھاٹک ؛ دروازہ خصوصاً قلعہ بند شہر کی شہر پناہ کا ( زیادہ تر اسکا چستان میں بولتے ھیں ) - (۲) ( بحری ) جہاز کے پہلو کا دروازہ - (۳) = p. -hole - (۴) ( مکانک ) دھواں پانی وغیرہ نکلنے کا سوراخ - (۵) لگام کا خم دار دھانہ -

*p. -hole* : روشن دان جو جہاز کے پہلو میں ھوتا ھے -

**Port,** *n.* : چال ڈھال ؛ انداز خرام وغیرہ -

**Port,** *v.t.* : ( فوج ) ( تلوار یا بندوق کو ) ترچھا سینے سے لگا کر رکھنا -

*p. arms!* : ( تلوار یا بندوق کو ) سینے سے لگا کر ترچھا رکھو -

**Port,** *n. & v. t. & i.* : (۱) جہاز کا وہ پہلو جو آگے کی طرف رخ کر کے کھڑے ھونے والے کے بائیں ھاتھ پر ھو ؛ بایاں پہلو - (۲) سکان جہاز کو جہاز کی بائیں طرف گھمانا ؛ جہاز کی بائیں طرف گھومنا یا مڑنا - (۳) ( جہاز کا ) بائیں کو گھومنا ؛ بائیں جانب مڑنا -

**Port,** *n.* : پورٹ ؛ شراب پرتگالی ؛ ایک قسم کی تیز میٹھی شراب

جو گہرے سرخ رنگ کی ہوتی ہے -

**Portable**, *a.* : نقل پذیر ؛ اٹھاو ؛ جس کو اٹھا کر لے جا سکیں ؛ سفری ؛ ہلکا -

**portability**, *n.*: نقل پذیری ؛ اُٹھاؤ پن -

**Portage**, *n.* & *v. t.*: (۱) ڈھونا ؛ ڈھلائی - (۲) کرایہ ؛ بار برداری؛ بار برداری کا خرچ ؛ ڈھلائی - (۳) دو قابل جہاز رانی سمندروں کے درمیان کشتیوں یا مال کا لے جانا ؛ نقل - (۴) وہ مقام جہاں اس کی ضرورت ہو ؛ مقام نقل - (۵) (vb.) دو قابل جہازرانی سمندروں کے درمیان کشتیاں یا مال لے جانا -

*mariner's p.* : جہاز میں وہ جگہہ جو ملاح کو دیدی جائے کہ خواہ اپنا اسباب لے جائے یا کرائے پر اٹھادے -

**Portal**, *n.* : دروازہ ؛ باب ؛ پھاٹک ( خصوصاً وہ جو شاندار ہو ) -

**Portal**, *a.* : جگر کے ترچھے شگاف کے متعلق یا اس کا -

*p. vein* : ورید جگری -

*Portamento*, *n.* : ( موسیقی ) امتداد نغمہ کو مسلسل بہ تدریج بدلنا -

**Portative**, *a.* : (۱) جو اٹھا یا جاسکے - (۲) ( قدیم ) جس کو اٹھا کر لے جاسکیں -

**Portcullis**, *n.* : بھاری سلاخوں کی جالی جو قلعے کے دروازوں کے پہلو میں ایک خانے کے اندر اوپر نیچے پھسلتی ہے ؛ پھسلواں دروازہ -

**portcullised**, *a.* : جس میں پھسلواں دروازہ لگا ہو -

**Porte**, *n. the* (*Sublims* or *Ottoman*) *P.*: (تاریخ) باب عالی ( ترکی حکومت سنہ ۱۹۲۳ ع تک، اس نام سے مرسوم تھی ) -

*Porte-* : ایک سابقہ جو فرانسیسی زبان کے لفظ " porter " سے نکلا ہے جس کے معنی ہیں " اٹھانا " " لیجانا " -

*port(e)-crayon* : پنسل گیر ؛ چاک گیر -

*portefeuille* : چمڑے کا تھیلا ( جس میں کاغذات وغیرہ رکھتے ہیں ) -

*porte-monnaie* : چمڑے کا بٹوا ؛ چمڑے کی پاکٹ بک -

*Porte-cochere*, *n.* : بیرونی ڈیوڑھی ؛ پھاٹک اور ڈیوڑھی ( جس میں سے گاڑیاں گزر کر مکان کے صحن میں جاتی ہیں ) -

**Portend**, *v. t.* : (۱) ( ہونے والے واقعے کا ) شگون ہونا ؛ علامت ہونا ؛ نشانی ہونا - (۲) ( ہونے والے واقعے سے ) آگاہ کرنا ؛ خبر دینا -

**Portent**, *n.* : (۱) فال ؛ شگون ؛ علامت ؛ نشانی - (۲) اعجوبہ عجیب و غریب چیز -

**portentously**, *adv.* : ازراہ شگون ؛ بد فالی کے طور پر ؛ بد شگونی سے -

**Porter**, *n.* : پاس بان ؛ دربان ؛ ڈیوڑھی بان -

**Porter**, *n.* : (۱) حمال خصوصاً ریل کا قلی - (۲) ایک قسم کی تلخ بیر شراب -

*p. -house* : ( امریکہ ) شراب خانہ -

*p. -house steak* : ران کے نیچے کا ٹکڑا ( جس کا گوشت بہت عمدہ سمجھا جاتا ہے ) -

*p.'s knot* : قلیوں یا مزدوروں کی گدی (جو شانوں پر یا ہندوستان میں سر پر رکھتے ہیں ) -

**porterage**, *n.* : حمالی ؛ قلی کی مزدوری -

**Portfire**, *n.* : خاص قسم کا فتیلہ ؛ بتی جو ہوائی وغیرہ چھڑانے یا کسی کنی میں آتش گیر مادے کو مشتعل کرنے کے کام آتی ہے -

**Portfolio**, *n.* : (۱) چمڑے کا تھیلا یا جزدان جو کاغذات رکھنے کے کام آتا ہے - (۲) ( مجازاً ) قلمدان وزارت ؛ وزیر کا عہدہ ؛ وزارت ۔

**Portico**, *n.* : برساتی ؛ غلام گردش ؛ کسی عمارت کے سامنے کا وہ حصہ جو ستونوں پر کھڑا ہو -

*Portiere*, *n.* : دروازے کا پردہ یا چلمن -

**Portion**, *n.* & *v. t.* : (۱) حصہ ؛ بخرہ ؛ جز - (۲) حصہ رسدی - (۳) جہیز ؛ وہ مال یا جائداد جو لڑکی کے والدین شادی کے وقت اسے دیں - (۴) قسمت ؛ نصیب ؛ مقسوم - (۵) حصے کرنا ؛ حصے بخرے کرنا - (۶) حصوں میں تقسیم کرنا ؛ حصے لگانا - (۷) (*p. out*) حصے کے طور پر کسی کو دینا ؛ کسی کے حصے میں رکھنا ( کوئی چیز ) -

*a p.* (*of*) : ( کسی چیز کی ) تھوڑی سی مقدار -

**portionless**, *a.* : بے جہیز -

**Portland**, *n.* : پورٹ لینڈ کا جیل خانہ -

**Portly**, *a.* : (۱) جسیم ؛ عظیم شحیم ؛ بھاری بھرکم - (۲) شاندار ؛ عظیم الشان -

**portliness**, *n.* : (۱) جسامت ؛ بھاری بھرکم پن - (۲) شان و شوکت -

**Portmanteau**, *n.* (Pl. -s, -x) : (۱) پورٹ منٹو ؛ چمڑے کا بیگ جس میں دو برابر حصے الگ الگ ہوتے ہیں اور بیچ میں سے کھلتا ہے - (۲) گھڑا ہوا لفظ جو دو لفظوں کی ترخیم سے بنایا جائے اور دونوں کے معنوں پر حاوی ہو ؛ آواز اور معنی میں مرکب لفظ ( جیسے *slimy* اور *lithe* = *slithy* ) -

*Portolano*, *n.* : ( تاریخ ) ہدایات جہاز رانی ( وہ کتاب جس میں جہاز رانی کی ہدایتیں اور بندرگاہوں کے حالات درج ہوتے تھے ) -

**Portrait**, *n.* : (۱) تصویر ؛ شبیہ ؛ فوٹو ( کسی انسان یا جانور کا ) - (۲) ( مجازاً ) ہو بہو تصویر ( کسی چیز کی ) ؛ کامل نمونہ - (۳) تصویر جو الفاظ میں کھینچی جائے ؛ ایسا بیان جس سے واقعے کی تصویر آنکھوں میں پھر جائے ؛ لفظی تصویر -

**Portraitist**, *n.* : صورت گر ؛ شبیہ ساز ( وہ شخص جو انسانوں یا جانوروں کی تصویر بناتا ہے ) -

**Portraiture**, *n.* : (۱) تصویر کشی ؛ شبیہ سازی ؛ صورت گری - (۲) تصویر ؛ شبیہ - (۳) لفظی تصویر ؛ لفظی مرقع ؛ ایسا بیان جس سے واقعے کی تصویر نظر میں پھر جائے -

**Portray**, *v. t.* : (۱) تصویر کھینچنا ؛ شبیہ بنانا ؛ فوٹو کھینچنا - (۲) الفاظ میں تصویر کھینچ دینا ؛ واقعے کو اس طرح بیان کرنا کہ آنکھوں میں تصویر پھر جائے -

**portrayal**, *n.* : صورت گری ؛ شبیہ سازی -

**Portreeve**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) کسی پرگنے یا شہر کا افسر اعلیٰ ؛ اعلیٰ افسر - (۲) ( حال ) نائب صدر بلدیہ ؛ نائب مئیر -

**Portress**, *n.* : دربان عورت ؛ ڈیوڑھی بان عورت -

**Portuguese**, *a.* & *n.* : (۱) پرتگال کا ؛ پرتگال کے متعلق ؛ پرتگالی ؛ پرتگیزی (۲) باشندۂ پرتگال ؛ پرتگیزی ؛

پرتگالی ( شخص ) - ( ۳ ) پرتگالی زبان ؛ پرتگیزی زبان -

**Pose**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) کرنا ؛ پیش کرنا ( دعوی وغیرہ ) - ( ۲ ) چھیڑنا ؛ پیش کرنا ( مسئلہ ) - ( ۳ ) مصور کا اپنے معمول ( model ) کو کسی خاص انداز سے بٹھانا یا کھڑا کرنا - ( ۴ ) تصویر کھچوانے کے لئے کوئی خاص انداز اختیار کرنا - ( ۵ ) بننا ؛ اپنے آپ کو ظاہر کرنا ( مبصر وغیرہ ) - ( ۶ ) ( Dominoes کے کھیل میں ) پہلا مہرہ رکھنا یا چلنا - ( ۷ ) کوئی انداز جو قصداً اختیار کیا جاے خصوصاً مصنوعی انداز - ( ۸ ) ( Dominoes کے کھیل میں ) پہلا مہرہ چلنا یا اس کا حق -

**Pose**, *v. t.* : کوئی سوال پوچھہ کر یا کوئی مسئلہ پیش کر کے الجھن میں ڈال دینا -

**Poser**, *n.* : (۱) مندرجۂ بالا لفظ کا اسم فاعل - (۲) مشکل سوال یا مسئلہ -

*Poseur*, *n.* : بننے والا ؛ تصنع سے کام لینے والا -

**Posh**, *a.* : ( عامیانہ ) ٹھاٹ کا ؛ ٹیم ٹام کا ؛ خوش پوش -

**Posit**, *v. t.* : ( ۱ ) فرض کرنا ؛ فرضیے کے طور پر مان لینا - ( ۲ ) قائم کرنا ؛ وضع کرنا ؛ رکھنا -

**Position**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) مسئلہ ؛ نظریہ ؛ قضیہ ؛ دعوی - ( ۲ ) ( جسم کی ) حالت یا انداز یا وضع - ( ۳ ) انداز خیال ؛ نقطۂ نظر - ( ۴ ) جگھہ ؛ موقع ؛ محل - ( ۵ ) ( حربیات ) مورچہ ؛ مقام ؛ عمدہ مقام - ( ۶ ) جز لفظ میں حرف علت کا محل ؛ ( خصوصاً لاطینی اور یونانی کے عروض میں ) دو حروف صحیح سے پہلے کسی حرف علت کا ہونا جس سے یہ حرف علت طویل ہوجاتا ھے - ( ۷ ) ( مجازاً ) حیثیت ؛ صورت حال ؛ حالت - ( ۸ ) رتبہ ؛ مرتبہ - ( ۹ ) عہدہ ؛ جگھہ - ( ۱۰ ) ٹھیک جگھہ پر رکھنا ؛ محل یا موقع معین کرنا -

*eas'ward p.* : پادری کا عشائے ربانی کے وقت مشرق کی طرف رخ کر کے قربان گاہ کے سامنے کھڑا ہونا -

*he is in a p. to do* : وہ کر سکتا ھے ؛ اسے کرنے کا موقع یا مقدور ھے -

*in p.* : مناسب یا ٹھیک جگھہ پر -

*out of p.* : بے محل ؛ غلط جگھہ پر -

*people of p.* : بڑے لوگ ؛ ذی رتبہ لوگ ؛ امیر لوگ -

**positional**, *a.* : وضع ؛ مقام ؛ طرح وغیرہ کے متعلق -

**Positive**, *a. & n.* : ( ۱ ) وضعی ؛ موضوع ( جیسے *p. law* قانون موضوعہ ) - ( ۲ ) صریحی ؛ قطعی - ( ۳ ) کسی راے پر پورا وثوق رکھنے والا ؛ کسی بات کا کامل یقین رکھنے والا - ( ۴ ) ( صرف و نحو ) مطلق ( صفت کی وہ شکل جو مقابلہ ظاہر نہیں کرتی - ( ۵ ) حقیقی ؛ محض ؛ مطلق ( اعتباری یا اضافی کی ضد ) - ( ۶ ) ( روز مرہ ) پورا ؛ پکا ؛ سراسر ( مثلاً *he is a p. nuisance* ) - ( ۷ ) ثبوتی ؛ واقعی ؛ جس کی بناء واقعات اور مشاہدات پر ہو ( جیسے *p. philosophy* ثبوتی فلسفہ ) - ( ۸ ) ایجابی ؛ اثباتی ؛ مثبت ( سلبی یا منفی کی ضد ) - ( ۹ ) ( جبر و مقابلہ ) مثبت ( وہ مقدار جو صفر سے زیادہ ہو ) - ( ۱۰ ) جس سے ترقی یا اضافہ ظاہر ہو ؛ مثبت - ( ۱۱ ) ( صفت کا ) درجۂ مطلق ؛ صفت مطلق - ( ۱۲ ) مقدار مثبت -

*p. electricity* : مثبت برق -

*p. organ* : ایک طرح کا چھوٹا آرگن باجا -

*p. pole* : ( مقناطیس ) مثبت قطب ؛ ( جغرافیہ ) قطب جنوبی -

*p. sign* : علامت مثبت (+) -

**positively**, *adv.* : قطعی طور پر ؛ ثبوتی حیثیت سے -

**positiveness**, *n.* : قطعیت ؛ ثبوتیت ؛ اثبات -

**positivity**, *n.* : ثبوتیت ؛ اثبات -

**Positivism**, *n.* : ثبوتیت ؛ آگسٹ کومٹ ( Auguste Comte ) کا نظام فلسفہ جس کی رو سے صرف ان چیزوں کا وجود تسلیم کیا جاتا ھے جو قابل مشاہدہ اور ثبوت ہوں -

**positivist**, *n.* : ثبوتیت پسند ؛ ثبوتی ؛ فلسفۂ ثبوتیت کا قائل -

**positivistic**, *a.* : ثبوتیت کا ؛ ثبوتی -

**Posology**, *n.* : ( ۱ ) مقداریات ؛ طب کی وہ شاخ جس میں دواؤں کی مقدار سے بحث کی جاتی ھے - ( ۲ ) ( بینتھم کی کتابوں میں ) علم المقادیر ؛ ریاضی -

**posological**, *a.* : مقداریات کے متعلق ؛ مقداری ؛ دواؤں کی مقدار کے متعلق -

**Posse**, *n.* : ( ۱ ) پولیس کے سپاہیوں کا دستہ - ( ۲ ) فوج ؛ پلٹن -

*in posse* : دیکھو In -

*p. comitatus* : کسی ضلعے کے باشندوں میں سے ۱۵ سال سے زیادہ عمر کے لوگ جو بلوے وغیرہ کے فرو کرنے کے لئے قانوناً طلب کئے جا سکتے ھیں -

**Possess**, *v. t.* : ( ۱ ) مالک ہونا ؛ قابض ہونا - ( ۲ ) رکھنا ( خاصیت ، صفت وغیرہ ) - ( ۳ ) قابو میں رکھنا - ( ۴ ) ( بھوت ، پریت وغیرہ کا ) کسی پر آنا ؛ کسی کے اندر حلول کرنا ؛ سایہ ہونا ؛ خلل ہونا ؛ ( خیال کا ) سما جانا -

*be possessed of* : مالک ہونا ؛ رکھنا -

*p. oneself of* : قبضہ کرنا -

**possessor**, *n.* : قابض ؛ دخیل -

**possessory**, *a.* : قابضانہ ؛ قبضے کا -

**Possession**, *n.* : ( ۱ ) قبضہ ؛ تصرف ؛ دخل - ( ۲ ) ( قانون ) قبضہ یا دخل ( جو ملکیت سے وابستہ ھے مگر اس سے علحدہ بھی ہوسکتا ھے ) - ( ۳ ) مقبوضہ شے ؛ ملک - ( ۴ ) ( جمع ) املاک ؛ مال و متاع ؛ دھن دولت - ( ۵ ) مقبوضات ( خصوصاً کسی سلطنت کے بیرونی مقبوضات ) -

*in p.* : ( ۱ ) قبضے میں - ( ۲ ) قابض -

*in p. of* : قابض -

*in the p. of* : قبضے میں -

*p. is nine points of the law* : دیکھو Point -

*self-p.* : دیکھو Self -

*rejoices in the p. of* : ( فلاں چیز ) اسے عطا ہوئی ھے -

**Possessive**, *a. & n.* : ( ۱ ) قبضے کا ؛ قبضے سے متعلق - ( ۲ ) ( صرف و نحو ) اضافی - ( ۳ ) حالت اضافی ؛ وہ لفظ جو حالت اضافی میں ہو ؛ مضاف الیہ -

**possessively**, *adv.* : اضافی طور پر ؛ مضاف الیہ کے طور پر -

**possessiveness**, *n.* : اضافیت -

**Posset**, *n.* : ایک آشام جسے گرم دودھ میں شراب اور گرم مسالہ وغیرہ ڈال کر بناتے ھیں پہلے زکام کی دوا کے طور پر کثرت سے استعمال ہوتی تھی ؛ شیر شراب -

**Possibilist**, *n.* : کسی ایسی جماعت ( خصوصاً اسپین کی جمہوری

پارٹی یا فرانس کی اشتراکی پارٹی ) کا ممبر جو صرف فوری قابل عمل اصلاحات پر زور دے ۔

**Possibility**, *n.*: (۱) امکان؛ احتمال- (۲) ممکن‌صورت؛ ممکن‌بات -

**Possible**, *a. & n.*: (۱) ممکن؛ جس کا ہونا یا کرنا ممکن ہو؛ امکانی - (۲) معقول؛ سمجھ میں آنے والی؛ نباہ کے قابل - (۳)- رائفل کی نشانہ بازی میں بہترین نشانہ یا سب سے زیادہ نمبر-

*to do one's p.*: جو کچھ اپنے امکان میں ہو کرنا؛ اپنی سی کرنا -

**Possibly**, *adv.*: (۱) ازروے امکان - (۲) شاید؛ ممکن ہے کہ -

**Possum**. *n.*: ( بول چال ) = opossum

*to play p.*: بیمار بن جانا؛ بیماری کا بہانہ کرنا -

**Post**, *n. & v. t.*: (۱) کھمبا؛ چوبی ستون- (۲) بلی؛ موٹا بانس- (۳) پیڑی؛ تہ ( ریتیلے پتھر وغیرہ کی ) - (۴) ( کوئلے کی کان میں ) کوئلے کا ستون - (۵) اشتہار وغیرہ کو دیوار پر یا کسی تختے پر چپکانا؛ چسپاں کرنا - (۶) پوسٹر یا اشتہار کے ذریعے مشتہر کرنا - (۷) ناکام طالبا کی فہرست میں درج کرنا ( نام ) - (۸) ( گم شدہ یا مقررہ وقت پر نہ پہنچنے والے جہازوں کے ) نام شائع کرنا - (۹) لگانا؛ چسپاں کرنا ( اشتہار دیوار وغیرہ پر ) -

*bed -p.*: دیکھو - Bed

*door -p.*: دیکھو - Door

*goal -p.*: دیکھو - Goal

*king -p.*: دیکھو - King

*lamp -p.*: دیکھو - Lamp

*sign -p.*: دیکھو - Sign

*starting -p.*: وہ مقام جہاں سے دوڑ شروع ہوتی ہے -

*winning -p.*: وہ مقام جہاں پردوڑ ختم ہوتی ہے -

**Post**, *n. & adv.*: (۱) ( تاریخ ) ڈاک کا سوار - (۲) پیا مبر؛ ڈاک کا ہرکارہ؛ قاصد؛ ڈاک کی گاڑی - (۳) ڈاک؛ خطوط کی ڈاک خانے سے روانگی؛ وہ خطوط جو ڈاک خانے سے ایک بار میں بھیجے جائیں یا وصول ہوں- (۴) ٹپہ؛ ڈاک؛ وہ خطوط جو کوئی شخص ایک بار میں بھیجے یا وصول کرے - (۵) ڈاک کا نظام؛ سرکاری ڈاک - (۶) ڈاک خانہ؛ ڈاک کا صندوق؛ لیٹربکس - (۷) خط کے کاغذ کی خاص قسم یا خاص سائز ( عموماً ۲۰ × ۱۶ )- (۸) اخباروں کے نام کا جزو جیسے ( *Morning P.* ) - (۹) ڈاک کے گھوڑوں پر؛ نہایت عجلت سے؛ بہت تیزی سے-

*by return of p.*: (۱) ( تاریخ ) جو قاصد خط لائے اسی کے ہاتھ - (۲) ( حال ) سب سے پہلی ڈاک سے؛ بہ واپسی جواب -

*general p.*: دیکھو - General

*general p. office*: دیکھو - General

*parcel p.*: دیکھو - Parcel

*penny p.*: دیکھو - Penny

*p. -bag*: ڈاک کا تھیلا -

*p. -boat*: (۱) ڈاک کی کشتی؛ ڈاک کا جہاز؛ ( جہاز جو ڈاک لے جائے ) - (۲) مسافروں کا جہاز جو دو مقامات کے درمیان آتا جاتا ہو -

*p. -boy*: (۱) ڈاک کا ہرکارہ؛ ڈاکیہ - (۲) = postilion -

*p. -card*: پوسٹ کارڈ -

*p. -chaise*: ( تاریخ ) ڈاک کی گاڑی؛ کرائے کی گاڑی جو دو منزلوں کے درمیان آتی جاتی ہو -

*p. -free*: (۱) محصول معاف؛ بلا محصول؛ بلا محصول ڈاک - (۲) جس پر ڈاک خانے کا محصول نہ ہو - (۲) جس پر ڈاک خانے کا محصول پیشگی ادا کر دیا گیا ہو -

*p. -haste*: (۱) ( قدیم ) انتہائی سرعت یا تیزی - (۲) نہایت تیز رفتاری سے -

*p. -horse*: ڈاک کا گھوڑا؛ وہ گھوڑا جو سرائے میں کرائے کے لئے تیار رہتا ہے -

*postman*: ڈاکیہ؛ ڈاک کا ہرکارہ؛ چٹھی رساں؛ خطوط رساں-

*postmark*: (۱) ڈاک‌خانے کی مہر- (۲) ڈاک خانے کی مہر لگانا -

*postmaster*: پوسٹ ماسٹر -

*postmaster general*: پوسٹ ماسٹر جنرل؛ ڈاک خانوں کا ناظم اعلی؛ ناظم ٹپہ خانہ جات -

*postmastership*: پوسٹ ماسٹر کا عہدہ -

*postmistress*: وہ عورت جو پوسٹ ماسٹر کے عہدے پر ہو -

*p. -office*: ڈاک خانہ؛ ٹپہ خانہ؛ پوسٹ آفس -

*p. -office order*: دیکھو - Order

*p. -paid*: پیڈ؛ محصول ادا کردہ -

*p. -town*: ڈاک خانے والا قصبہ یا شہر ( جس میں شاخ نہیں بلکہ مستقل ڈاک خانہ ہو)-

**Post**, *v. i. & t.*: (۱) گھوڑوں کی ڈاک بٹھا کر سفر کرنا - (۲) تیز رفتاری سے سفر کرنا؛ جلد جلد مسافت طے کرنا - (۳) ڈاک میں ڈالنا ( خط ) - (۴) (بہی کھاتا) کھتیانا؛ کھاتے میں چڑھانا؛ روز نامچے سے نکال کر کھاتے میں درج کرنا - ( *p. up* نیز ) (۵) رقم کھتیا کر بہی کھاتے کو مکمل کرنا - (۶) ( مجازاً ) کسی شخص کو کسی معاملے کے متعلق پوری پوری معلومات بہم پہنچانا؛ ( *p. up* نیز ) -

**Post**, *n. & v. t.*: (۱) وہ مقام جہاں سپاہی کھڑا کیا جائے؛ پہرے کا مقام؛ چوکی - (۲) ( مجازاً ) وہ مقام جہاں کوئی شخص فرض منصبی ادا کرنے کے لئے متعین کیا جائے - (۳) مورچہ؛ وہ فوج جو مورچے پر ہو - (۴) قلعہ؛ کوٹ؛ گڑھی - (۵) تجارتی چوکی خصوصاً وہ جو کوئی متمدن ملک کسی غیر متمدن ملک میں قائم کرے- ( *trading -p.* نیز ) - (۶) عہدہ؛ جگہ؛ اسامی؛ منصب؛ نوکری - (۷) ( تاریخ، فوج بحری ) بیس یا زیادہ توپوں کے جہاز کی کمان- (۸) ( *first, last, p.* ) بگل جس کے ذریعے سے فوج کو سونے کا حکم دیا جاتا ہے - (۹) سپاہیوں کی چوکی بٹھانا؛ کسی مقام پر سپاہیوں کا کوئی دستہ متعین کرنا - (۱۰) ( بری و بحری فوج ) کپتان کا عہدہ عطا کرنا؛ کسی کو کپتانی کا عہدہ دینا -

*last p.*: وہ بگل جو فوجی جنازے کے ساتھ بجایا جائے؛ ماتمی بگل ( نیز دیکھو *post* کے معنی نمبر ۸ ) -

*p. -captain*: بیس یا زیادہ توپوں کے جہاز کا کپتان -

**Post-**: لاطینی سابقہ جس کے معنی ہیں " مابعد " " پیچھے " -

*post-classical*: بعد کلاسیکی؛ (وہ زبان، ادب یا آرٹ) جو کلاسیکی زمانے خصوصاً یونان و روما کے کلاسیکی زمانے کے بعد کا ہو ( دیکھو classical ) -

*post-communion*: وہ رسوم جو شرکت عشائے ربانی کے بعد ادا کی جاتی ہیں -

*post-costal* : پسلی کے پیچھے کا ؛ پس جنبی ؛ عقب جنبی ۔

*postidate* : آگے کی تاریخ ڈالنا ؛ بعد کی تاریخ ڈالنا ۔

*post-date* : جس دن کوئی تحریر لکھی جائے اس سے آگے کی تاریخ ؛ تاریخ مابعد ؛ بعد کی تاریخ ۔

*post-diluvian* : طوفان نوح کے بعد کا ؛ بعد طوفانی ؛ وہ شخص جس کا زمانہ طوفان نوح کے بعد ہو ۔

*post-entry* : (۱) (گھڑدوڑ) داخلۂ مابعد ؛ وقت گزرنے کے بعد داخلہ ۔ (۲) (بہی کھاتا) اندراج مابعد ۔

*post-exilian,-exilic* : بعد اخراجی (اس زمانے کے بعد کا جب یہودی بابل سے جلا وطن کئے گئے تھے) ۔

*post-fix* : (۱) لاحقہ لگانا ؛ کسی لفظ کے آخر میں کچھ حروف بڑھانا ۔ (۲) لاحقہ ۔

*post-graduate* : بعد طیلسانی ؛ بی ۔ اے اور اس کے مماثل ڈگریوں کے بعد کی (تعلیم) ۔

*post-impressionism* : مابعد اثریت ؛ فنون لطیفہ خصوصاً مصوری کا وہ رنگ جو اثریت کے ردعمل کے طور پر پیدا ہوا ہے ۔

*post-millennial* : بعد الفی ؛ ہزار سال کے بعد کا ؛ خیرالقرون (حضرت عیسیٰ کی بادشاہی کے زمانے) کے بعد کا ۔

*post-millennialism* : عقیدۂ بعد الف ؛ یہ عقیدہ کہ حضرت عیسیٰ کا دوسرا ظہور الف سعادت (millennium) کے بعد ہوگا ۔

*post-millennialist* : بعد الفی ؛ عقیدۂ بعد الف کا قائل ۔

*post-natal* : بعد ولادت ؛ ولادت کے بعد کا ۔

*post nuptial* : بعد از دواج ؛ شادی کے بعد کا ۔

*post-oral* : عقب دہنی ؛ جو منہ کے پیچھے واقع ہو ۔

**Postage**, *n.*: ڈاک کا محصول ؛ محصول ڈاک ۔

*p. stamp* : ڈاک کا ٹکٹ ۔

**Postal**, *a.*: ڈاک کا ؛ ڈاک خانے کا ۔

*p. order* : پوسٹل آرڈر (دیکھو order) ۔

*p. union* : اتحاد ڈاک خانہ جات (مختلف حکومتوں کا اتحاد جس کے ذریعے بین الاقوامی محصول ڈاک وغیرہ کا تصفیہ ہوتا ہے) ۔

**Poster**, *n.*: (۱) اشتہار لگانے والا : اشتہار چسپاں کرنے والا (نیز *bill-p.*) ۔ (۲) اشتہار ؛ وہ اشتہار جو شارع عام پر چسپاں کیا جائے ۔ (۳) (رگبی ؛ فٹ بال) وہ گیند جو سیدھا گول پوسٹ پر سے گزر جائے ۔

*Poste restante*, *n.*: محفوظ ڈاک ؛ ڈاک خانے کا وہ صیغہ جس میں خطوط اس وقت تک محفوظ رہیں جب تک مکتوب الیہ طلب نہ کرے ۔

**Posterior**, *a. & n.*: (۱) بعد کا ؛ پیچھے کا ؛ پچھلا ؛ موخر ؛ متاخر ۔ (۲) (واحد یا جمع) سرین ؛ چوتڑ ۔

**posteriority**, *n.*: بعد کا ہونا ؛ متاخر ہونا ۔

**posteriorly**, *adv.*: پیچھے نظر ڈالتے ہوئے ۔

**Posterity**, *n.*: (۱) کسی شخص کی آیندہ نسل : اولاد ۔ (۲) آنے والی نسلیں ؛ آئیندہ نسلیں (نوع انسانی کی) ؛ اخلاف ۔

**Postern**, *n.*: (۱) (مکان کے) پیچھے کا دروازہ ۔ (۲) بغلی دروازہ ۔ (۳) (بہ طور صفت) (پیچھے کا دروازہ یا پھاٹک) ۔

*Post hoc ergo propter hoc* : منطقی مغالطہ جس میں کسی واقعے کے بعد ہونے والے واقعے کو اس کا نتیجہ سمجھ لیا جائے ۔

**Posthumous**, *a.*: (۱) بعد مرگ پدر ؛ (وہ بچہ) جو اپنے باپ کے مرنے کے بعد پیدا ہو ۔ (۲) بعد مرگ مصنف ؛ (وہ کتاب) جو مصنف کی وفات کے بعد شائع ہو ۔ (۳) (وہ واقعہ) جو موت کے بعد گزرے ؛ بعد مرگ ۔

**posthumously**, *adv.*: مرنے کے بعد (خصوصاً باپ کے یا مصنف کے) ۔

**Posticous**, *a.*: (نباتیات) ساق سمت ؛ بالارخ ۔

**Postil**, *n.*: (تاریخ) (۱) حاشیہ ؛ ذیلی تشریح (خصوصاً انجیل اور تورات کے متن کی) ۔ (۲) شرح ؛ تفسیر ۔

**Postilion, -llion**, *n.*: وہ شخص جو جوڑی یا دکڑی میں گاڑی کے قریب کے گھوڑے پر اور چوکڑی میں تیسرے گھوڑے پر ہانکنے کے لئے سوار ہوتا ہے ؛ اسپ سوار کوچبان ۔

**Postliminy**, *n.*: (۱) (قانون روما) استرداد حقوق ؛ وہ اصول جس کی رو سے جلا وطن شخص کو واپسی پر یا قیدی کو رہائی کے بعد حقوق شہریت دوبارہ مل جاتے ہیں ۔ (۲) (بین الاقوامی قانون) رجوع بہ حالت ماسبق (جنگ کے بعد قیدیوں یا ضبط شدہ اشیاء کا اپنے ملک میں پہنچ کر اپنی سابق حیثیت حاصل کرنا) ۔

**Postmaster**, *n.*: (۱) پوسٹ ماسٹر ۔ (۲) مرٹن کالج آکسفورڈ کا وظیفہ یاب طالبعلم جو امتحان میں کامیاب ہوکر وظیفہ حاصل کرے ۔

**postmastership**, *n.*: مرٹن کالج کا انعامی وظیفہ ۔

*Post meridiem*, *adv.*: (عموماً اس کا مخفف *P. M.* استعمال ہوتا ہے) ؛ بعد ظہر ؛ بعد نصف النہار ؛ بعد دوپہر ۔

*Post mortem*, *adv.*, **post-mortem**, *a. & n.*: (۱) مرنے کے بعد ؛ بعد مرگ ۔ (۲) (صفت ' اسم) لاش کا (معائنہ) ؛ مرنے کے بعد کا معائنہ ۔

**Post-obit**, *a. & n.*: (۱) نافذ بعد مرت ؛ نفاذ پذیر بعد موت ۔ (۲) تمسک مشروط بہ مرت ؛ وہ تمسک جس کی رو سے دائن کو اس شخص کی وفات پر وصولیت زر کا حق حاصل ہو جس سے مدیون کو روپیہ ملنے کی توقع ہے ۔

**Postpone**, *v. t. & i.*: (۱) ملتوی کرنا ۔ (۲) (کسی چیز کو کسی دوسری چیز سے) موخر قرار دینا ؛ کمتر سمجھنا ۔ (۳) (طب میں تپ لرزہ وغیرہ کے متعلق) وقت کے بعد آنا ؛ دیر سے آنا ۔

**postponement**, *n.*: التواء ۔

**Postposition**, *n.*: جزو لاحق ؛ وہ ٹکڑا یا لفظ جسے کسی اور لفظ کے آخر میں لگا کر مرکب بنائیں ۔

**postpositional**, *a.*: جزو لاحق کا ۔

**postpositive**, *a.*: جزو لاحق کے طور پر ۔

**Postprandial**, *a.*: (عموماً مزاحاً آتا ہے) بعد از طعام (مثلاً p. oratory) ۔

**Postscript**, *n.*: عبارت مزید ؛ وہ عبارت جو خط لکھنے والا اپنے دستخط کے بعد لکھتا ہے ۔

**Postulant**, *n.*: اُمیدوار (خصوصاً کسی مذہبی سلسلے کا) ۔

**Postulate**, *n.*: (۱) وہ بات جو استدلال کی بنیاد کے طور پر مان لی جائے ۔

(۲) ( هندسه ) وه ساده عمل جس کا امکان بغیر ثبوت کے تسلیم کرلیا جاے ؛ اصول موضوعه -

**Postulate**, *v. t. & i.* : (۱) طلب کرنا ؛ دعوی کرنا - (۲) مان لینا ؛ فرض کر لینا - (۳) شرط لازم قرار دینا ؛ بنیادی شرط قرار دینا - (۴) ( قانون کلیسا ) بہ شرط منظوری ء افسران بالا کسی عہدے پر نامزد کرنا -

**postulation**, *n.* : دعوی؛ مفروضه ؛ بنیادی شرط ؛ ( کلیسا ) نامزدگی بہ شرط منظوری -

**postulator**, *n.* : دعوی کرنے والا ؛ فرض کرنے والا ؛ ( کلیسا ) بہ شرط منظوری نامزد کرنے والا -

**Posture**, *n. & v. t. & i.* : (۱) انداز ؛ طرز ادا ؛ طرز نشست ؛ طرز خرام وغیره ؛ آسن - (۲) طبیعت کا رنگ ' انداز - (۳) حال ؛ حالت - ( ۴ ) کسی خاص انداز سے رکھنا ( اعضاے جسم کو ) - (۵) کوئی انداز یا ادا اختیار کرنا ( جسمانی )؛ کوئی رنگ اختیار کرنا ؛ کوئی طرز اختیار کرنا ( ذهنی ) -

*p. -maker* : نٹ؛ ورزشی کرتب دکھانے والا ؛ آسن دکھانے والا -

*p. -master* : نرت کرتب سکھانے والا -

**postural**, *a.* : جسمانی یا ذهنی انداز کے متعلق -

**posturer**, *n.* : کوئی خاص اثر پیدا کرنے کے لئے کوئی خاص انداز اختیار کرنے والا -

**Posy**, *n.* : (۱) ( قدیم ) کتبۂ نگیں ؛ مختصر مقوله یا مصرعه جو نگینے پر کنده هو - (۲) چھوٹا سا گلدسته -

*p.- ring* : کتبه دار انگوٹھی -

**Pot**, *n.* : (۱) ظرف برتن ؛ کلھیا ' مرتبان وغیره- (۲) دیگچی ' پتیلی ' هانڈی وغیره - ( ۳ ) پیاله ' بادیه وغیره ( دھات کا ) - (۴) کوئی چیز مرتبان بھر' دیگچی بھر وغیره-(۵) کافی دان؛ چاے دان - (۶) پھولوں کا گملا- (۷)(بچوں کی زبان میں *chamber -p.* = po) پیشاب کا برتن - (۸) انعامی کپ - (۹) ( عامیانه ) ورزشی کھیل کا انعام - ( ۱۰ ) ایک قسم کا کاغذ ( $15\frac{1}{2} \times 12\frac{1}{2}$ ) - (۱۱) زر کثیر؛ زر خطیر؛ بڑی رقم - (۱۲) (گھڑ دوڑ کی اصطلاح) زر شرط (مثلاً put the p. on) - (۱۳) وه گھوڑا جس کے جیتنے کی امید هو یا جس پر لوگ شرط لگائیں -

*a big p.* : بڑا آدمی -

*chamber -p.* : پیشاب دان ؛ پیشاب کا برتن -

*chimney -p.* : دیکھو Chimney -

*lobster-p.* : دیکھو Lobster -

*p.-ale* : (شراب کی کشید میں)عرق جس میں پوری طرح خمیر اٹھه چکا هو-

*p. -belly* : توند مل ؛ بڑی توند والا ؛ توند -

*p.- boiler* : (۱) ادب یا آرٹ کا کام جو محض کمانے کے لئے کیا جاے - (۲) وه انشا پرداز یا صناع جسے محض روزی کی فکر هو -

*p. -bound* : گملے میں بند ؛ وه پودا جس کی جڑیں گملے کے ذریعے رک جائیں اور پھل نه آسکیں نیز مجازاً -

*p. -boy, potman* : شراب خانے کے مالک کا ملازم -

*p. hat* : بولر هیٹ ؛ گول هیٹ -

*p. -herb* : وه سبزی جو کھانے کے لئے بوئی جاتی هے -

*p.-hole* : (ارضیات)گہرا اسطوانی سوراخ جو کسی چٹان میں هو -

*p. -hook* : (۱) دیگچی اتارنے کا کانٹا - (۲) ٹیڑھا شوشه (جو مبتدی لکھنا سیکھنے میں بناتے هیں ) -

*p. - house* : شراب خانه -

*p. -hunter* : (۱ ) هر جانور کو جو سامنے آجاے شکار کرنے والا؛ حریص شکاری - (۲) وه شخص جو محض انعام کی غرض سے کسی مقابلے میں حصه لے ؛ انعام کا لالچی -

*p. -hunting* : (۱) پیٹ بھرنے کے لئے شکار کھیلنا ؛ هر جانور جو سامنے آجاے شکار کرنا -(۲) انعام کے لالچ میں مقابلے میں شریک هونا- (۳) حریص ( شکاری ) - (۴) انعام کا لالچی ( کھلاڑی ) -

*p. lead* : سیاه سیسه ؛ قدری سیسه ؛ وه سیسه جو دوڑ کی کشتی کے ڈھانچے میں بھرا جاتا هے -

*p. luck* : ماحضر ؛ دال دلیا جو حاضر هو ( مثلاً come and take p. luck with us ) -

*p. -metal* : (۱) سیسے کا مرکب - (۲) دھندلا شیشه جو کڑھائی میں رنگا جاتا هے -

*p. -shot* : (۱) وه شکار جو کھانے کے لئے کیا جاے - ( ۲ ) قریبی نشانه ؛ نشانه جو جانور پر قریب سے لگایا جاے -

*p. -still* : وه بھبکا جس میں حرارت براه راست پہنچائی جاتی هے-

*potstone* : ابرق کی ایک قسم-

*p. -valiant* : نشے کا بہادر -

*p. valour* : نشے کی بہادری -

*p.- wall(op)er* : (۱) اپنے ذاتی مکان میں رهنے والا جسے سنه ۱۸۳۲ ع سے پہلے ووٹ کا حق حاصل تھا - (۲) (جہازرانی) (-oper) باورچی کا مدد گار

*the p. calls the kettle black* : خود را فضیحت دیگراں را نصیحت-

*to go to the p.* : (سوقیانه ) تباه هوجانا ؛ برباد هوجانا -

*to keep the p. boiling* : (۱) اپنا پیٹ بھرنا؛ روزی کمانا- (۲) کسی کام کو زور شور سے چلانا -

*to make the p. boil* : روزی کمانا -

*watched p. never boils* : زیاده فکر سے کام بگڑتا هے -

**potful**, *n.* : هانڈی بھر؛ دیگچی بھر ؛ مرتبان بھر وغیره -

**Pot**, *v.t. & i.* : (۱) مرتبان یا کسی اور ظرف میں مساله نمک وغیره لگا کر رکھنا تاکه خراب نه هو (قیمه ' مچھلی ' مکھن وغیره) (خصوصاً p.p. میں مثلاً potted ham)-(۲) کسی پودے کو گملے میں لگانا- (۳) (انٹا) گیند کو تھیلی میں ڈالنا - (۴) شکار کرنا؛ کسی جانور کو قریبی نشانے سے مارنا - (۵) گولی چلانا؛ فیر کرنا - (۶) پانا؛ حاصل کرنا -

**Potable**, *a. & n.* : (۱) پینے کے لایق - (عموماً مزاحاً آتا هے ) (۲) پینے کی چیز ؛ مشروب- (۳) (جمع) مشروبات -

**Potamic**, *a.* : دریا کے متعلق -

**potamology**, *n.* : علم دریا -

**Potash**, (archaic) **potass**, *n.* : پوٹاش ؛ القلی -

*caustic p.* : پوٹاسیم هائیڈروکسائڈ یا پوٹاسیم هائیڈریٹ -

*permanganate of p.* : پوٹاس پرمنگنیٹ؛ ایک دوا جو متعدی بیماریوں کے اثر کو دور کرتی هے -

*p. -water* : ایک طرح کا کاربونک ایسڈ گیس ملا هوا پانی -

**Potassium**, *n.* : قلویه؛ پوٹاشیم؛ یه ایک عنصر هے جو پوٹاس کی اساس هے(یه ایک چمکدار سفید دھات هے جس میں گلابی رنگ جھلکتا هے) -

**potassic**, *a.* : قلوی -

**Potation**, *n.* : (۱) پینا؛ شراب پینا- (۲) ( عموماً جمع ) مے نوشی؛ شراب خواری- (۳) جرعه ؛ گھونٹ -

**potatory**, *a.*: شراب خواری کا -

**Potato**, *n.* (pl. -oes): آلو -

*p.-box, p.-trap*: (عامیانہ) منہ -

*p.-ring*: آئرستان کا بنا ہوا ایک حلقہ (عموماً چاندی کا) جس پر پیالہ رکھتے ہیں -

*pp. & point*: دیکھو Point

*quite the p.*: (عامیانہ) بالکل ٹھیک بات ہے -

*sweet, Spanish, p.*: شکر قند -

**Poteen, -theen**, *n.*: پوتھین؛ آئرستانی وھسکی شراب جو کسی خلاف قانون کارخانے میں بنی ہو -

**Potent**, *a.*: (زیادہ تر شاعری میں اور فصاحت اور بلاغت کے لئے استعمال ہوتا ہے) (۱) قوی؛ زبردست اور عظیم الشان - (۲) معقول - محکم (دلیل) - (۳) (دوا) تیز؛ قوی الاثر -

**potence, potency**, *nn.*: قوت؛ تیزی؛ اثر -

**potently**, *adv.*: بڑی قوت کے ساتھ؛ محکم طور پر وغیرہ -

**Potentate**, *n.*: سلطان؛ بادشاہ؛ راجہ؛ حکمران؛ فرماں روا -

**Potential**, *a. & n.*: (حالت) (صرف و نحو) (۲) - (۱) بالقوۃ؛ مضمر احتمالی - (۳) (طبیعیات) تفاعل بالقوت؛ توانائی یا کام جو اس سے ظاہر ہو؛ - (۴) امکان (مثلاً *reached its highest p.*) -

*p. cautery, p. corrosive*: محرق کا اثر رکھنے والا؛ محرق بالقوۃ

*p. energy*: توانائی بالقوۃ -

*p. function*: (طبیعیات) تفاعل بالقوۃ -

*p. mood*: (صرف و نحو) حالت احتمالی -

**potentiality**, *n.*: امکانی قوت -

**potentially**, *adv.*: امکاناً؛ بالقوۃ

**Potentialize**, *v. t.*: (۱) مضمر بنانا؛ حالت فعل سے حالت قوت میں منتقل کرنا - (۲) (توانائی کو) بالقوۃ بنانا -

**Potentiate**, *v. t.*: (۱) قوت دینا؛ قوت بخشنا - (۲) ممکن بنانا؛ امکان پیدا کرنا -

**Potentiometer**, *n.*: (برقیات) قوت پیما -

**Pother**, *n. & v. t. & i.*: (۱) دھواں جس سے دم گھٹتا ہو؛ گرد کا بادل - (۲) شور؛ ہنگامہ - (۳) غل؛ ہم چز؛ بک بک؛ جھک جھک - (۴) دکھڑا - (۵) گھبرا دینا؛ پریشان کرنا (۶) گڑبڑ مچانا؛ ہلڑ مچانا -

**Potichomania**, *n.*: جاپانی چینی کے برتنوں کی نقل کا خبط (شیشے کے اندر منقش کاغذ لگاکر) -

**Potion**, *n.*: (دوا کی) خوراک؛ (دوا یا زہر کا) گھونٹ -

**Potlatch, -lach(e)**, *n.*: قبائلی دعوت (امریکہ کے اصلی باشندوں میں سرداری کا امیدوار یہ دعوت دیتا ہے) -

**Pot-pourri**, *n.*: (۱) خوشبو دار پتیوں اور مسالوں کا مرکب جو ایک ظرف میں خوشبو کے لئے رکھا رہتا ہے - (۲) متفرق ادبی مضامین کا مجموعہ؛ کشکول - (۳) موسیقی کی متفرق چیزوں کا مجموعہ؛ متفرق نغموں یا سازوں کا مجموعہ -

**Potsherd**, *n.*: (قدیم) ٹھیکرا؛ سفال -

**Pott**, *n.*: ایک قسم کا کاغذ ($15\frac{1}{2}'' \times 12\frac{1}{2}''$) -

**Pottage**, *n.*: (قدیم) شوربا؛ دم پخت شوربا دار سالن -

*mess of p.*: دیکھو Mess -

**Potter**, *n.*: کمہار؛ کوزہ گر؛ سفال گر -

*p.'s asthma, bronchitis*: دمے کا عارضہ یا پھیپھڑے کی سوزش جو برتن بنانے کے کام میں گرد کی وجہ سے ہو جاتی ہے -

*p.'s lathe*: کمہار کا سانچا -

*p.'s wheel*: کمہار کا چاک -

**Potter**, *v. i. & t.*: (۱) (کوئی کام) بیدلی سے یا سرسری طور پر کرنا؛ آوارہ گردی کرنا؛ بیکار ادھر اُدھر پھرنا -

**Pottery**, *n.*: (۱) ظروف گلی؛ مٹی کے برتن؛ کوزہ گری - (۲) کمہار کا کام؛ مٹی کے برتن بنانے کا کام - (۳) کمہار کی دوکان؛ مٹی کے برتن بنانے کا کارخانہ -

*the Pp.*: انگلستان کے ضلع اسٹیفرڈ شائر کا شمالی علاقہ جس میں مٹی کے برتن بنانے کا کام ہوتا ہے -

**Pottle**, *n.*: (۱) (قدیم) نصف گیلن، سیالات کا ایک پیمانہ؛ نصف گیلن کا برتن - (۲) ٹوکری؛ چنگیری (بید وغیرہ کی) -

**Potto**, *n.*: (۱) شمالی افریقہ کا لنگور - (۲) ایک racoon کی قسم کا جانور جو اپنی دم سے گرفت کر سکتا ہے -

**Potty**, *a.*: (عامیانہ) ادنٰی؛ حقیر؛ بہت چھوٹا؛ ذرا سا -

*p. questions*: (امتحان میں) بالکل سہل سوالات -

**Pouch**, *n.*: (۱) تھیلی؛ کیسہ؛ جیب جو الگ ہو سکے - (۲) (قدیم) روپے کا بٹوہ - (۳) گولی بارود کی تھیلی (جو سپاہیوں کے پاس ہوتی ہے) - (۴) کیسہ دار جانوروں کی تھیلی (جس میں وہ بچوں کو پیدا ہونے کے بعد رکھتے ہیں) - (۵) (پودوں کا) تخم دان؛ کیسۂ تخم -

**pouched**, *a.*: کیسہ دار -

**pouchy**, *a.*: کیسہ نما -

**Pouch**, *v. i. & t.*: (۱) تھیلی، کیسے یا بٹوے میں رکھنا - (۲) جیب میں رکھنا؛ قبضے میں رکھنا؛ قبضے میں لانا؛ ہتھیانا - (۳) (عامیانہ) (نوکروں وغیرہ کو) انعام دینا؛ انعام کے طور پر کوئی رقم دینا - (۴) جیب کی طرح نکلنا - (۵) جیب کی طرح لٹکنا -

**Poudrette**, *n.*: فضلے اور کوئلے کی مخلوط کھاد -

*Pouf*, *n.*: (۱) (عورتوں کے بالوں کا) جوڑا - (۲) کپڑے کا وہ حصہ جو سمیٹ کر اکٹھا کر لیا جائے - (۳) گدے دار کوچ -

**Poulp (e)**, *n.*: ہشت پایہ (ج) (یا کوئی اور گھونگھے کی قسم کا جانور جس کے سر میں پیر لگے ہوں) -

**Poult**, *n.*: بطخ یا مرغی کا بچہ؛ چوزہ؛ امریکی مرغ؛ بھٹ تیتر وغیرہ کا بچہ -

*Poult-de-soie*, *n.*: ابھری ہوئی دھاری کا باریک ریشمی کپڑا -

**Poulterer**, *n.*: مرغ، بطخ وغیرہ بیچنے والا -

**Poultice**, *n. & v. t.*: پول ٹیس، پل تس، لئی؛ لپڑی؛ بھرتا؛ پل تس باندھنا؛ لئی باندھنا؛ لپڑی لگانا -

**Poultry**, *n.*: پالو مرغیاں، بطخ وغیرہ -

**Pounce**, *n. & v. t. & i.*: (۱) پنجہ؛ چنگل - (۲) پنجہ مارنا؛ چنگل زنی - (۳) جھپٹا (خصوصاً *make a. p.*) -

*make a p.*: پنجہ مارنا؛ چنگل مارنا؛ جھپٹنا مارنا؛ پنجہ مارنا اور دبوچ لینا؛ چنگل مار کر دبا لینا؛

جھپٹا مار کر پکڑ لینا ؛ پنجہ مارنا ؛ چنگل مارنا ؛ جھپٹا مارنا ؛ ( مجازاً ) پکڑنا ( غلطی وغیرہ کو ) ؛ فوراً گرفت کرنا -

**Pounce**, *n.* & *v. t.* : (۱) باریک سفوف جو کھُرے کاغذ پر اس لئے لگایا جاتا ھے کہ سیاھی پھیلنے نہ پائے ؛ سیاھی چوس سفوف ؛ سفوف جاذب ؛ سفوف خاکہ ؛ خاکہ کشی کا سفوف ؛ خاکہ اتارنے کے لیے پسا ہوا کوئلہ - (۲) صاف کرنا ؛ مسطح کرنا ؛ چکنا بنانا ؛ سفوف چھڑک کر خاکہ اتارنا -

**Pouncet-box**, *n.* : ( قدیم ) عطر پاش ؛ عطر دان ؛ یہ ایک چھوٹی سی عطر وغیرہ رکھنے کی ڈبیا ہوتی تھی جس کے ڈھکنے میں سوراخ ہوتے تھے -

**Pound**, *n.* & *v. i.* : (۱) پونڈ ؛ یہ ایک وزن ھے جو آدھ سیر سے کچھ کم ہوتا ھے ؛ اس کا مخفف "lb" ھے جو libra ' کا قائم مقام ھے ؛ اس کی دو قسمیں ھیں اول اسباب خانہ داری کے تولنے کا پونڈ جو ۱۶ اونس کا ہوتا ھے ' دوم اشیائے قیمتی کے تولنے کا پونڈ جو ۱۲ اونس کا ہوتا ھے - (۲) پونڈ ؛ گنی ؛ اشرفی ' یہ زر حسابی ھے جس میں ۲۰ شلنگ ہوتے ھیں ( لکھنے میں *l* یا £ سے ظاہر کیا جاتا ھے مثلاً *5l* , £5 ) -(۳) تول کرکے کا وزن اس طرح جانچنا کہ پونڈ میں کتنے سکے چڑھتے ھیں -

*penny wise p. foolish* : اشرفیاں لٹیں کوئلوں پر مہر -

*p. cake* : پونڈ کیک ؛ اعلیٰ درجے کا کیک جس میں ہر جز ایک ایک پونڈ بھر یا ہم وزن ہوتا ھے -

*p. day* : وہ دن جس میں خیرات پونڈوں میں ہوتی ھے ( خواہ پونڈ وزن کا ہو یا نقدی کا ) -

*p. note* : پونڈ کا نوٹ ؛ ایک پونڈ کا نوٹ -

*p. Scots* : ( تاریخ ) ایک شلنگ ' ۸ پنس -

*p. sterling* : پاونڈ ' بیس شلنگ -

**Pound**, *n.* & *v. t.* : (۱) کانجی ہاؤس ؛ دراب خانہ ؛ مویشی گھر - (۲) احاطہ ؛ باڑہ - (۳) ( شکار ) مشکل مقام ؛ دشوار مقام - (۴) بند کرنا ؛ کانجی ہاؤس میں ڈال دینا -

*p. the field* : (۱) (شکار) باڑ وغیرہ کا ناقابل عبور یا ناقابل گزر ہونا - (۲) سوار کا اس باڑ کو پار کر جانا جس کو دوسرے نہ کر سکیں -

**Pound**, *v. t.* & *v. i.* : (۱) پیٹنا ؛ کوٹنا ؛ پیسنا ؛ چورا چورا کرنا - (۲) مکوں ' گھونسوں سے مارنا ' پیٹنا ؛ ضرب لگانا - (۳) دھلکنا ؛ مارنا ؛ کچلنا ؛ پامال کرنا - (۴) بھر مار کر دینا ضربوں یا گولہ باری کی ؛ گولے برسانا - (۵) بھاری قدم رکھتے ہوئے چلنا ؛ دھم دھم دوڑنا یا گھوڑا چلانا -

*p. to jelly* : کچومر نکال دینا ؛ بھر کس نکال دینا -

*p. to pieces* : کوٹ کر چورا چورا کر ڈالنا ؛ کوٹ کر ٹکڑے کر ڈالنا -

**Poundage**, *n.* : (۱) دستوری یا کٹوتی فی پونڈ - (۲) آمدنی کا فی صدی تناسب جو بطور اجرت کے ادا کیا جائے - (۳) ادائی بحساب فی پونڈ وزن ؛ محصول در آمد و بر آمد -

**Pounder**, *n.* : (۱) کوٹنے والا ؛ پیٹنے والا ؛ چورا کرنے والا ؛ ریزہ کرنے والا ؛ کچومر نکالنے والا ؛ مارنے والا ؛ ضرب لگانے والا - (۲) اوکھلی ؛ کھرل ؛ ہاون دستہ ؛ موسلی ؛ موسل ؛ موگری -

**Pounder**, *n.* : (۱) ادہ سیرا ؛ پاؤنڈ بھر کی یا (—) پونڈ کی چیز ؛ ایک یا (—) پونڈ گولے والی توپ جیسے *a three-p.* (۲)(*-p.*) اتنے

پونڈ قیمت والی چیز یا اتنے پونڈ کا مالک شخص -

**Pour**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) انڈیلنا ؛ دھارنا ؛ دھار باندہ کے ڈالنا ؛ ( کوئی سیال شے ) ڈالنا ؛ بہانا ؛ کثرت سے خارج کرنا یا نکالنا ؛ دڑیڑا باندھنا - (۲) ( روشنی ) دینا ؛ نکالنا - (۳) ( اکثر out, forth کے ساتھ ) ( پتھر ' گولے وغیرہ ) برسانا ؛ چلانا ؛ بکثرت پھینکنا ؛ ( گالی وغیرہ کی ) بوچھاڑ کر دینا ؛ ( ہجوم وغیرہ ) نکالنا ؛ خارج کرنا - (۴) ( forth, out کے ساتھ ) جلدی جلدی لکھنا ؛ (الفاظ کو) جلد جلد ادا کرنا؛ (music کے ساتھ forth, out, عموماً ) نغمہ ریزی کرنا ؛ نغمہ جاری کرنا - (۵) ( down کے ساتھ ) بہنا ؛ بہہ نکلنا - (۶) موسلا دھار برسنا - (۷) ( مجازاً ) تانتا بندہ جانا ؛ کثرت سے آنا ( in کے ساتھ ) ؛ کثرت سے خارج ہونا ( out کے ساتھ ) - (۸) موسلا دھار بارش ؛ دڑیڑا - (۹) ( صفار خانہ ) پگھلی ہوئی دھات کی ایک گھان -

*it never rains but it pours* :- (مجازاً) مصیبت کبھی تنہا نہیں آتی

*letters p. in from all quarters* : ہر طرف سے خطوں کا تانتا بندھا ھے -

*p. cold water on* : ( مجازاً ) پست ہمت کر دینا ؛ ہمت توڑ دینا ؛ گرم جوشی یا امنگ کو ٹھنڈا کر دینا ؛ کسی منصوبے یا تجویز کو روکنا -

*p. oil upon troubled waters* : ( مجازاً ) طوفان میں سکون پیدا کرنا ؛ تسلی بخش الفاظ سے ہنگامہ وغیرہ کو دور کرنا -

*p. out the tea* : چائے انڈیلو ؛ چائے نکالو -

*river pours itself into the sea* :- دریا سمندر میں گرتا ھے

**pouring**, *a.* : موسلا دھار

*Pourboire*, *n.* : بخشش ؛ انعام وغیرہ -

*Pourparler*, *n.* : ( عموماً جمع ) قرار داد سے پہلے کی غیر رسمی گفت و شنید -

**Pourpoint,pur-** *n.* : ( تاریخ ) روئی وغیرہ سے بھری ہوئی صدری ؛ روئی کی مرزائی -

**Poussette**, *v. i.* & *n.* : (۱) دو شخصوں کا ایک دوسرے کے ہاتھ پکڑ کر حلقہ بناتے ہوئے ناچنا ؛ (دکن) پھگڑی کھیلنا - (۲) پھگڑی -

*Pousto*, *n.* : مقام عمل ؛ کھڑے رہنے کی جگہ ؛ بنائے عمل -

**Pout**, *n.* : پاؤٹ مچھلی -

*eel, horn, whiting,-p.* : پاؤٹ مچھلی کی قسمیں -

**Pout**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ( ہونٹ ) لٹکانا یا نکالنا ؛ ہونٹ لٹکانا یا ہونٹوں کا لٹکنا ( جو ناراضگی وغیرہ کی علامت سمجھی جاتی ھے ) ؛ ناک بھوں چڑھانا ؛ ترش روئی دکھانا - (۲) ترش روئی ؛ ناک بھوں چڑھانا ؛ ہونٹ لٹکانا (ناراضگی وغیرہ کی علامت) -

*in the pp.* : ترش رو ؛ چڑچڑا -

**poutingly**, *adv.* : ( ناراضگی وغیرہ کی علامت کے طور پر ) ہونٹ لٹکاتے ہوئے -

**Pouter**, *n.* : (۱) Pout کا اسم فاعل - (۲) کبوتر کی ایک قسم جو اپنا پوٹا خوب پھلا سکتا ھے - (۳) whiting -pout = -

**Poverty**, *n.* : (۱) افلاس ؛ غریبی ؛ ناداری ؛ بے زری ؛ عسرت ؛ تنگ حالی ؛ تنگ دستی ؛ بے مایگی - (۲) احتیاج ؛ کمی ؛ حاجت - (۳) کمی ؛ کمیابی ؛ قلت - (۴) نقص ؛ کوتاھی ؛ کسر - (۵) غیر زرخیز ہونا - (۶) فرومایگی ؛ پستی ؛ ادنی پن -

*p. -stricken* : (۱) افلاس زدہ ؛ عسرت زدہ - (۲) ( مجازاً )

کم مایہ ( مثلاً *p.-stricken language* کم مایہ ، مفلس زبان )۔

**Powder, *n.* & *v. t.* :** (۱) سفوت ؛ برادہ ؛ چورا - (۲) غازہ ؛ چکسا ؛ اُبٹنا ؛ پرتر - (۳) دوا کا سفوت - (۴) بارود ؛ بارُوت - (۵) قوت ، زور ، طاقت وغیرہ ( جو کھیل وغیرہ میں دکھلائی جائے یا بروئے کار لائی جائے مثلاً *no p. behind the ball* ) - (۶) سفوت چھڑکنا ، برکنا ؛ غازہ لگانا ، ملنا ؛ ( بالوں وغیرہ پر ) غازہ لگانا - (۷) ( سطح کو ) چھوٹی چھوٹی بندکیوں یا نقش و نگار سے آراستہ کرنا - (۸) پیسنا ؛ سفوت بنانا ( خصوصاً *p. p.* میں ) ( مثلاً *powdered sugar* ) -

*food for p.* : دیکھو - Food

*not worth p. & shot* : ( مجازاً ) ( شکار وغیرہ ) حقیر ؛ اتنا ادنی کہ گولی یا بارود کی بھی قیمت نہ نکل سکے ؛ ( دشمن ، حریف وغیرہ ) اتنا حقیر کہ مقابلے کی زحمت بھی بے سود سمجھی جائے ؛ ادنی ؛ ( کوئی شے ) اتنی حقیر ، ادنی کہ اس کے حصول کی کوشش بھی بیکار سمجھی جائے ؛ گھٹیا -

*p. blue* : نیلے شیشے کے سفوت سے بنا ہوا رنگ جو دھلائی کے کارخانوں میں برتا جاتا ہے ؛ اس کا گہرا رنگ ؛ اس رنگ کا -

*p.-down* : باریک رواں جو بگلے وغیرہ میں پایا جاتا ہے -

*p.-flask* : بارود دان ؛ بارُوت دانی -

*p.-horn* : بارود داں ؛ سینگ جس میں بارود رکھتے ہیں -

*p.-magazine* : بارود خانہ ؛ مخزن بارُوت ؛ میگزین -

*p.-monkey* : بارود بردار ؛ جہازی ملازم جو توپوں تک بارود پہنچاتا ہے -

*d.-puff* : غازہ پاش ؛ وہ نرم روئیں دار چھوٹی گدی جس سے غازہ لگاتے ہیں -

*smell of p.* : تجربۂ جنگ -

**powderiness, *n.* :** سفوت بننے کی حالت یا صلاحیت ؛ سفوت آسا ہونا -

**powdery, *a.* :** (۱) جو آسانی سے سفوت بنایا جاسکے - (۲) سفوت کے مانند ؛ سفوت آسا - (۳) جس پر سفوت ہو ؛ سفوت سے ڈھکا ہوا -

**Power, *n.* :** (۱) قدرت ؛ طاقت ؛ زور ؛ قوت ؛ امکان ؛ بس ؛ قابو ؛ بل - (۲) ( جسم ، دماغ وغیرہ کی کوئی ) قوت - (۳) سکت ؛ قوت کارکردگی - (۴) صلاحیت ؛ قابلیت ؛ اہلیت - (۵) حکومت ؛ اختیار ، اقتدار ؛ اثر - (۶) غلبہ ؛ شخصی غلبہ ؛ سیاسی غلبہ ؛ شخصی یا سیاسی سیادت - (۷) اختیار مفوضہ - (۸) با اختیار و اقتدار ، ذی اثر شخص ، جماعت یا چیز - (۹) سلطنت ؛ دولت ؛ ریاست - (۱۰) خدا ؛ دیوتا ؛ دیوی - (۱۱) فرشتوں کا چھٹا طبقہ - (۱۲) بڑی تعداد یا بڑی مقدار ( مثلاً *did a p. of work, saw a p. of people* ) - (۱۳) ( ریاضی ) قوت ( مثلاً *the third p. of 2 is 8* ) - (۱۴) قوت رساں ( پرزہ ) - (۱۵) میکانکی طاقت ( بمقابلۂ دستی طاقت ) - (۱۶) میکانکی طاقت پیدا کرنے کی قابلیت - (۱۶) عدسہ کی قوت تکبیر -

*a bill to extend and define their pp.* : ایک مسودۂ قانون جس کا منشا ترسیع و تعیین اختیارات ہے -

*he is a man of varied pp.* : وہ مختلف قابلیتوں کا شخص ہے ؛ وہ جامع الحیثیات ہے -

*horse-p.* : اسپی طاقت -

*it has a high heating p.* : اس میں گرم کرنے یا ہونے کی بہت زیادہ صلاحیت ہے -

*merciful pp.* : رحمدل دیوی ، دیوتا وغیرہ -

*more p. to your elbow* : ( ہمت دلانے یا پسند کرتے وقت کہتے ہیں ) خدا تمہیں فتح نصیب کرے ؛ خدا تمہارے دست و بازو میں قوت دے -

*p.-lathe, -loom, -mill* : خراد ، راچھ ، چکی وغیرہ جو میکانکی قوت سے چلے -

*p. of attorney* : دیکھو - Attorney

*p.-station, -house* : پاور ہاوس ؛ بجلی گھر -

*the mechanical pp.* : دیکھو - Mechanical

*the party now in p.* : وہ سیاسی جماعت جو آج کل بر سر اقتدار ہے -

*the pp. that be* : بر سر اقتدار اشخاص -

*the press had not become a p. in the state* : ریاست میں پریس کو قوت حاصل نہ تھی -

**(-) powered, *a.* :** ( اسپی ) قوت رکھنے والا -

**Powerful, *a.* :** قوی ؛ طاقتور ؛ زورآور ؛ صاحب اختیار ؛ مقتدر ؛ ذی اثر ؛ بارسوخ ؛ کارگر ؛ موثر ؛ پر اثر ؛ توانا ؛ غالب ؛ زبردست ؛ تیز ؛ شدید -

**powerfully, *adv.* :** قوت ، اختیار ، اثر ، رسوخ سے وغیرہ -

**Powerless, *a.* :** نربل ؛ کم زور ؛ بے بس ؛ غیر موثر ؛ غیرمقتدر -

**powerlessly, *adv.* :** متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**powerlessness, *n.* :** اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Powwow, pawaw, *n.*, powwow, *v. i.* & *t.* :** (۱) ( شمالی امریکہ کے اصلی باشندوں میں ) منتر اور جھاڑ پھونک سے علاج کرنے والا ؛ جادوگر ؛ ساحر ؛ سیانا ؛ ٹونا گر ؛ بھوپا - (۲) ساحرانہ رسم ؛ جنتر منتر ؛ جھاڑ پھونک ؛ ٹوٹکا ؛ جتن جو دفع مرض یا کسی بات کے حاصل کرنے کے واسطے کیا جائے ؛ ساحرانہ مجلس (شمالی امریکہ کے اصلی باشندوں میں ) - (۳) ( امریکہ ) سیاسی مجلس ؛ مجلس - (۴) جادو کرنا ؛ سیانے یا طبیب کا پیشہ کرنا - (۵) ( شمالی امریکہ کے اصلی باشندوں میں ) ساحرانہ رسم یا جلسہ منعقد کرنا - (۶) ( امریکہ ) گفت و شنید کرنا ؛ مشورہ کرنا ؛ سیاسی جلسہ کرنا - (۷) علاج کرنا ؛ جادو ٹونے سے علاج کرنا -

**Pox, *n.* :** (۱) آتشک ؛ گرمی ؛ آبلۂ فرنگ - (۲) = -chicken-pox - (۳) = -small -pox - (۴) = -cowpox

***Pozz(u)olana, n.* :** آتش فشانی راکھ ( جو آبی سیمنٹ بنانے میں بہت استعمال ہوتی ہے اور مقام Pozzuoli کے قریب پائی جاتی ہے ) -

**Pozzy, *n.* :** ( فوجی عامیانہ ) مربا ؛ جام ؛ رب -

**Praam, *n.* :** دیکھو - Pram

**Practicable, *a.* :** (۱) قابل عمل ؛ سہل العمل ؛ ممکن العمل - (۲) ( راستہ وغیرہ ) قابل گزر ؛ قابل عبور ؛ ( غذا ) قابل استعمال - (۳) ( تھیٹر وغیرہ میں دریچے وغیرہ ) اصل ؛ سچ مچ کا -

**practicability, practicableness, *nn.* :** قابل عمل ، قابل عبور ، خوردنی وغیرہ ہونا -

**practicably, *adv.* :** قابل عمل طور سے وغیرہ -

**Practical, *a.* :** (۱) عملی ( نظری کا نقیض ) ؛ جو عمل میں دکھایا

جائے ؛ عمل کا یا اس کے متعلق - (۲) کارآمد ؛ مفید ؛ کارآمدنی ؛ کام کا - (۳) مشاق ؛ تجربہ کار - (۴) جو کوئی خاص پیشہ ، فن وغیرہ کر رہا ہو - (۵) مائل بہ عمل ؛ عملی (خیالی یا مثالی کا نقیض) ؛ عملی رجحان رکھنے والا -

*a p. atheist* : عملاً دہریہ -

*it does not appeal to p. minds* : عملی رجحان رکھنے والوں کو یہ پسند نہیں -

*p. agriculture, philosophy* : عملی زراعت ، عملی فلسفہ -

*p. joke* : دیکھو Joke -

**practicality, practicalness**, *nn.* : عملیت ؛ عملی ہونا وغیرہ -

**Practically**, *adv.* : عملی طور پر وغیرہ ؛ در اصل ؛ عملاً ؛ تقریباً -

*p. nothing* : قریب قریب کچھ نہیں ؛ نہونے کے برابر -

**Practice**, *n.* : (۱) مشق ؛ مزاولت ؛ معمول ؛ دستور - (۲) عادت ؛ رواج ؛ دستور - (۳) مہارت ؛ ممارست - (۴) (وکیل ، ڈاکٹر وغیرہ کا) پیشہ ، حلقۂ موکلین ؛ مرجوعہ - (۵) (قدیم) تجویز ؛ سازش ؛ ساز باز ؛ ہتھکنڈے ، خصوصاً جمع میں) - (۶) (حساب) تجارت ؛ حساب تجارت -

*he has a large p.* : اس کا بڑا مرجوعہ ہے -

*he has sold his p.* : اس نے اپنا مرجوعہ بیچ دیا ہے -

*he makes a p. of cheating* : دھوکا بازی اس کی عادت ہے -

*in p.* : عملی طور پر ؛ عملاً -

*it has been the regular p. with him* : یہ اس کا قدیم دستور یا معمول ہے -

*it is good p.* : یہ عمدہ مشق ہے -

*it would never work in p.* : عملاً یہ کارآمد نہوگا -

*naval p.* : بحری مشق -

*p. makes perfect* : کرتا استاد نکرتا شاگرد ؛ کرتے کی بدیا -

*put in(to) p.* : عمل میں لانا -

*sharp p.* : دیکھو sharp -

*target p.* : چاند ماری یا نشانہ بازی کی مشق -

**Practician**, *n.* : کام ، پیشہ وغیرہ کرنے والا -

**Practise**, *v. t. & i.* : (۱) عادتاً کرنا ؛ کیا کرنا ؛ مشق کرنا - (۲) عمل میں میں لانا ؛ عادت ڈالنا - (۳) کوئی پیشہ کرنا - (۴) مشق کرانا ؛ عادت ڈلوانا - (۵) (قدیم) تجویز کرنا ؛ سازش کرنا ؛ فطرت لڑانا -

*p. music* : موسیقی کی مشق کرنا -

*p. on (or upon)* : کسی شخص کو دھوکا دینا یا اس کی زود اعتقادی سے فائدہ اٹھانا -

*p. running* : دوڑنے کی مشق کرنا -

*p. the flute, the piano* : بانسری یا پیانو کی مشق کرنا -

*p. what you preach* : جو نصیحت کرو اس پر عمل بھی کرو -

**practised**, *a.* : مشاق ؛ تجربہ کار -

**Practitioner**, *n.* : پیشہ ور خصوصاً طبیب -

*general p.* (abbr. G. P.) : طبیب عام (جو کسی خاص مرض کا ماہر خصوصی نہو بلکہ تمام امراض کا علاج کرتا ہو) -

**Prae-** : (سابقہ بمعنی) پیشتر ؛ قبل -

**Praecocial**, *a.* : (وہ پرندے) جن کے بچے انڈے سے نکلتے ہی خود بخود دانہ چگنے لگتے ہیں -

*Praemunire*, *n.* : وہ حکمنامہ جس کی رو سے ناظر اس شخص کو عدالت میں پیش کرتا ہے جو انگلستان کو پاپائی اختیارات کے زیر اثر سمجھتا ہے -

*Statute of p.* : وہ قانون جس کی بناء پر یہ حکمنامہ جاری کیا جائے (یہ رچرڈ دوم کے زمانے میں نافذ ہوا) -

*Praenomen*, *n.* : (عتیقیات روما) پہلا یا ذاتی نام (مثلاً *Marcus* Tullius Cicero) -

**Praepostor, pre-**, *n.* : (پبلک اسکول) خلیفہ ؛ مانیٹر -

**Praetor**, *n.* : (تاریخ روما) (۱) (ابتداً) پریٹر ؛ رومی قونصل بحیثیت قائد لشکر - (۲) (بعدہ) مجسٹریٹ بہ اختیارات قونصل جس کا سالانہ انتخاب ہو -

**praetorial**, *a.* : پریٹری ؛ پریٹر کا یا اس کے متعلق -

**praetorship**, *n.* : عہدۂ پریٹر ؛ پریٹری -

**Praetorian, pre-**, *a. & n.* : (۱) پریٹر (رومی مجسٹریٹ) کا - (۲) رومی سپہ سالار یا شہنشاہ کے باڈی گارڈ کا ؛ پریٹری گارڈ کا - (۳) پریٹری عہدے یا حیثیت کا آدمی ؛ پریٹری گارڈ کا سپاہی -

**Pragmatic(al)**, *aa.* : (۱) دخل انداز ؛ دخل در معقولات کرنے والا - (۲) تحکمانہ ؛ غیر استدلالی ؛ مستبد ؛ بے اصول - (۳) نفس الامری ؛ امر واقعہ کا ؛ عملی ؛ کاروباری - (۴) (فلسفہ) عملیت کا یا اس کے متعلق - (۵) (-ic) تاریخی واقعات کو ان کے عملی سبق یا افادہ کو پیش نظر رکھ کر بیان کرنے والا - (۶) (-ic) امور مملکت کا یا ان کے متعلق -

*p. sanction* : منشور سلطانی ؛ شاہی فرمان خصوصاً چارلس ششم کا وہ فرمان جس کی رو سے ۱۷۲۴ ع میں حکومت آسٹریلیا کی جانشینی کا تصفیہ ہوا تھا -

**pragmaticality**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**pragmatically**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Pragmatism**, *n.* : (۱) مداخلت ؛ دخل در معقولات کرنا - (۲) بے کہے دوسروں کی خود بخود خدمت کرنا ؛ فضول خدمتی - (۳) علم فروشی ؛ علم نمائی ؛ ضابطہ پرستی - (۴) بطور امر واقعہ یا نفس الامر پیش کرنا - (۵) (فلسفہ) نظریۂ عملیت ؛ یہ نظریہ کہ کسی شے کا معیار حقیقت صرف یہ ہے کہ اس کا انسانی اغراض و مفاد سے تعلق ہو -

**pragmatist**, *n.* : (فلسفہ) نظریۂ عملیت کا قایل یا پیرو -

**pragmatistic**, *a.* : (فلسفہ) نظریۂ عملیت کا یا اس کے متعلق -

**Pragmatize**, *v. t.* : اصلی کے طور پر پیش کرنا ؛ (استعارے اساطیر وغیرہ کو) بالکل سچ اور حقیقی سمجھ لینا یا قرار دینا -

**Prairie**, *n.* : گیاہستان ؛ بے درخت وسیع گھاس دار میدان -

*p.-chicken, -hen* : شمالی امریکہ کا ایک پا موز پرندہ (grouse) -

*p.-dog* : گھونس کی قسم کا بڑا جانور جو زمین میں رہتا ہے اور کتے کی طرح بھونکتا ہے ؛ خر موش گیا ہی (ج) -

*p. oyster* : کچا انڈا جو سالم نگلا جائے -

**Praise**, *v. t. & n.* : (۱) تعریف ، توصیف ، مدح و ثنا کرنا ؛ تحسین و آفرین کہنا ؛ سراہنا - (۲) خدا کی حمد کرنا ؛ تحمید و تمجید کرنا - (۳) تعریف ؛ حمد ؛ ستائش ؛ ثناء و توصیف -

**praiseful**, *a.* : تعریف سے بھرا ہوا ؛ تعریفی ؛ ستائشی -

**praisefulness**, *n.* : تعریف سے بھرا ہوا یا تعریفی ہونا وغیرہ ؛ قابل تعریف ہونا -

**Praiseworthy**, *a.* : قابل تعریف ؛ لایق حمد و ستائش ؛ لایق

تحسین و آفرین ؛ مستحسن ۔

**praiseworthily,** *adv.* : لایق تعریف طور پر ؛ مستحسن طریقے سے ۔

**praiseworthiness,** *n.* : لایق تعریف ؛ مستحسن وغیرہ ہونا ۔

**Prakrit,** *n.*: پراکرت ۔

**Praline,** *n.*: پرالین ؛ ایک قسم کی مٹھائی جو میووں کی گریوں کو شکر کے قوام میں ڈال کر بناتے ہیں ۔

*Pram, Praam, n.*: (۱) چپٹے پیندے کی کشتی جو بحیرۂ بالٹک میں اسباب لانے لیجانے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔ (۲) چپٹے پیندے کی کشتی جس پر توپیں رکھی ہوئی ہوں ؛ مسلح پرام ۔ (۳) ڈونگا ؛ زورق ؛ اسکینڈے نیویا کی جہازی کشتی ۔

**Pram,** *n.*: (بول چال) (۱) ٹھیلا ۔ (۲) بچوں کی ٹھیلا گاڑی ۔

**Prance,** *v. i. & t. & n.*: (۱) (گھوڑے کا) جست کرنا ۔ (۲) اسی طرح سے گھوڑے کو کُدانا ۔ (۳) اچھلے کودتے پھرنا یا چلنا ؛ بغلیں بجانا ؛ خوش خوش پھرنا ؛ اترا کر چلنا ؛ اکڑنا ۔ (۴) گھوڑے کی پچھلے پاؤں سے اچھل کود ؛ کلیل ۔

*prancing proconsuls*: اتراکر چلنے والے رومی گورنر ۔

**Prandial,** *a.*: طعام (ڈنر) کے متعلق یا اس کا ۔

**Prank,** *n.*: (۱) شوخی ؛ شرارت ؛ دل لگی بازی ؛ کلیل ؛ اٹکھیلی ؛ عملی مذاق ۔ (۲) (مجازاً) (مشین وغیرہ) دولابی حرکت ، بے قاعدہ حرکت ۔

**prankful, prankish,** *nn.*: شوخیانہ ؛ شرارت بھری وغیرہ ۔

**prankishness,** *n.*: شوخ ، شرارت بھرا وغیرہ ہونا ۔

**Prank,** *v. t. & i.*: (۱) آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ لباس پہنانا ۔ (۲) لباس پہننا ؛ لباس سے آراستہ ہونا ؛ سجنا ؛ بننا ۔

**Prate** *v. i. & t. & n.*: (۱) بکواس کرنا ؛ بک بک کرنا ، چخ چخ کرنا ؛ حد سے زیادہ بولنا ؛ فضول گوئی کرنا ۔ (۲) بکواس کرتے ہوئے کہنا ؛ بے تکے پن سے بیان کرنا ۔ (۳) بکواس ؛ یاوہ گوئی ؛ ہرزہ سرائی ؛ فضول گوئی ؛ بک بک ؛ چخ چخ ؛ جھک جھک ۔

**prater,** *n.*: بکی ؛ بکواسی ؛ یاوہ گو ؛ ہرزہ سرا ؛ بسیار گو ۔

**prating,** *a.*: ہرزہ سرا ؛ یاوہ گو ؛ فضول گو ؛ بکواسی ۔

**Praties,** *n.*: (اینگلو آیرش بول چال) آلو ۔

**Pratincole.** *n.*: ایک پرندہ جو صورت اور عادات میں ابابیل سے ملتا جلتا ہے ۔

*Pratique, n.*: وہ اجازت نامہ جو اس جہاز کو دیا جاتا ہے جو قرنطینہ میں رہ چکتا ہے یا جو صحت نامہ دکھا چکتا ہے ، جس کی رو سے اہل جہاز کو بندرگاہ سے معاملہ کرنے کی اجازت ہوتی ہے ۔

**Prattle,** *v. i. & t. & n.* : (۱) بچوں کی سی گفتگو کرنا ؛ سادگی اور بھولے پن سے باتیں کرنا ۔ (۲) بچوں کی طرح یا سادگی اور بھولے پن سے کچھ کہنا ۔ (۳) (ان معنوں میں کم استعمال ہوتا ہے) (۴) (بچوں کا) بولنا ۔ (۵) (مجازاً) (پرندوں کا) چہچہانا ۔ (۶) طفلانہ گفتگو ؛ بچوں کی سی باتیں ؛ بسیار گوئی ۔ prate =

**prattler,** *n.*: (۱) بچوں کی سی باتیں کرنے والا ؛ سادگی اور بھولے پن سے گفتگو کرنے والا ؛ فضول گو ؛ بسیار گو ۔ (۲) بچہ (اس کی گفتگو کے لحاظ سے) ؛ طوطا (استعارتاً) ۔

**prattling,** *a.*: بچوں کی سی باتیں کرنے والا وغیرہ ۔

**Pravity,** *n.*: (شاذ) (۱) (انسان کی) خلقی بدی ؛ اخلاقی خرابی ؛ سفلگی ؛ بدخصلتی ۔ (۲) (اشیائے خوردنی کا) خراب یا بگڑا ہوا ہونا ۔

**Prawn,** *n. & v. i.*: (۱) جھینگا ؛ جھینگا مچھلی (اس کی بڑی قسم کو lobster کہتے ہیں) ۔ (۲) (دریا ، تالاب وغیرہ میں سے) جھینگے پکڑنا ۔

**Praxis,** *n.*: (۱) مسلمہ دستور ؛ رواج ؛ رسم و رواج ۔ (۲) (صرف و نحو) مشقی سوالات ؛ تمرین ۔

**Pray,** *v. t. & i.* : (۱) (خدا سے) دعا مانگنا ؛ (معبود سے) التجا کرنا ۔ (۲) التماس کرنا ؛ منتیں کرنا ؛ التجا کرنا (خدا یا کسی شخص سے کسی چیز یا کسی کام کے لیے) ۔ (۳) (p. God's forgiveness & mercy) عبادت کرنا ؛ نماز پڑھنا ؛ پوجا پاٹ کرنا ؛ (خدا کی) بندگی میں مشغول ہونا ۔ (۴) منت و سماجت سے (کوئی چیز) مانگنا ؛ چاہنا ؛ درخواست کرنا ۔

*I will p. the Father, and he shall give you another Comforter (John XIV. 16)*: میں خدا سے دعا مانگونگا اور وہ تم کو دوسرا تسلی دینے والا عطا کریگا ۔

*p. be seated*: ازراہ کرم بیٹھ جائیے ۔

*p. in aid of*: (قدیم) اپنی مدد کے لیے طلب کرنا ۔

*p. to (God) for (something)*: (خدا سے) کسی چیز کے لیے) التجا کرنا ۔

*p. to God that*: خدا سے دعا (یا التجا) کرنا کہ ۔

*we go to church to p.*: ہم کلیسا میں عبادت کرنے کے لیے جاتے ہیں ۔

**Prayer,** *n.*: (۱) دعا ؛ التجا ؛ استدعا ۔ (۲) مناجات ؛ دعا ۔ (۳) نماز ؛ عبادت ؛ وظیفہ ؛ ورد ؛ پوجا پاٹ ۔ (۴) عبادت گزاری ؛ نماز گزاری ۔ (۴) التماس ؛ درخواست ؛ استدعا ؛ عرض ۔ (۵) چیز جس کی دعا یا التجا کی جائے ؛ چیز جو مانگی جائے ۔

*Book of Common P.*: کلیسائے انگلستان کی دعاؤں کی کتاب ۔

*Lord's p.*: ایک خاص دعا کا نام ۔

*p.-book*: مختلف مناجاتوں یا دعاؤں کی کتاب خصوصاً - Book of Common P.

*p.-meeting*: جماعت عبادت ؛ جماعت نماز ؛ جلسہ جس میں لوگ جمع ہو کر دعا وغیرہ میں شریک ہوتے ہیں ۔

*p.-wheel*: ایک پہیا جو ایک اسطوانے کے سہارے گھومتا رہتا ہے اس میں دعائیں لکھی رہتی ہیں جو پہیے کے گھومنے سے یکے بعد دیگرے سامنے آتی ہیں تبت کے بدھ متی اس پہیے کو گھمانا ادائے عبادت و دعا سمجھتے ہیں ؛ چرخ عبادت یا دعا ؛ دولاب عبادت یا دعا ۔

**prayerful,** *a.*: (۱) عبادت گزار ؛ زاہد ؛ متقی ۔ (۲) عبادت گزارانہ ؛ زاہدانہ ۔

**prayerfully,** *adv.*: بصد اور متواتر عبادت کے ساتھ ؛ ملتجیانہ ؛ عبادت گزارانہ ۔

**prayerfulness**, *n.* : دینداری ؛ عبادت گزاری ؛ زهدواتقا -

**prayerless**, *a.* : بے نماز ؛ غیر عبادت گزار -

**prayerlessly**, *adv.* : بے نمازی سے ؛ غیر عبادت گزارانہ ؛ عبادت کئے بغیر -

**prayerlessness**, *n.* : بے نمازی ؛ غیر عبادت گزاری -

**Prayer**, *n.*: ( اسم ؛ فعل کے معنوں میں ) عبادت گذار؛ دعاخواں -

**Pre-** : ( سابقہ بمعنی) ( بلحاظ وقت ) پہلے ؛ آگے ؛ قبل ؛ ( بلحاظ مقام ) آگے ؛ سامنے ؛ ( بلحاظ سلسلہ ) آگے ؛ پیشتر ؛ مقدم ؛ ( بلحاظ اهمیت ) مقدم - ( الف ) افعال و اسمائے افعال کے ساتھ ان معنوں میں آتا ھے " پہلے سے کرنا یا جو پہلے سے کرلیاگیا ہو" -

*pre-acquaint* : پہلے سے اطلاع دینا ؛ قبل از وقت خبر دینا -

*pre-admission* : قبل از وقت داخلہ ؛ پیش داخلہ -

*pre-admonish* : پہلے ھی سے آگاہ کرنا ' متنبہ کرنا -

*pre-admonition* : پہلے سے آگاہ کرنا ؛ تنبیہ -

*pre-advise* : پہلے سے نصیحت کرنا یا اطلاع دینا -

*pre-announce(ment)* : پہلے سے اعلان کرنا یا اطلاع دینا -

*pre-appoint(ment)* : پہلے سے(وقت وغیرہ کا) تعین یا قرار کرنا ؛ ایسا تعین یا قرار -

*pre-arrange(ment)* : پہلے سے ترتیب تنظیم یا تجویز کرنا ؛ طے کرلینا ؛ قبل از وقت ترتیب ' تنظیم وغیرہ -

*pre-audience* : ( وکیل وغیرہ کا ) حق سماعت ماقبل -

*pre-calculable* : پہلے سے اندازہ ' شمار وغیرہ کرنے کے قابل ؛ پیش تخمینی -

*pre-calculate* : پہلے سے تخمینہ لگانا ' اندازہ کرنا -

*pre-calculation* : پیش اندازہ ؛ پیش تخمینہ -

*pre-compose* : پہلے سے ترتیب دینا؛ بنانا ' تصنیف یا تالیف کرنا -

*pre-concert* : پہلے سے آپس کے صلاح ومشورہ سے طے کرنا' تدبیر کرنا -

*pre-condemn* : پہلے سے قصور وار ٹھیرانا ' عیب لگانا ' سزا دینا ؛ رد کرنا -

*pre-condition* : شرط ما قبل -

*pre-consider*: پہلے سے غور کرنا ' جانچنا ' تخمینہ کرنا 'سوچنا -

*pre-consideration* : قبل از وقت غور فکر یا تامل ؛ ابتدائی غور و تامل -

*pre-contract* : (۱) معاهدۂ ماقبل کرنا - (۲) پہلے سے شادی کا عہد کرلینا ؛ معاهدۂ ازدواج ماقبل -

*pre-decease* : (۱) کسی شخص سے پہلے مرنا - (۲) ایسی موت -

*pre-define* : پہلے سے تعین ' تحدید ؛ تعریف ' وضاحت کرنا -

*pre-digest* : معدے میں جانے سے پہلے غذا کو زودهضم بنادینا -

*pre-digestion* : یہ طریقہ ؛ انهضام پیشین -

*pre-doom* : پہلے سے حکم سزا سنانا ؛ پہلے سے هدایت یا انجام کے لیے نام زد کرنا -

*pre-elect(ion)* : پہلے سے انتخاب کرنا ' انتخاب ماقبل ( نیز دیکھو نشان ب ) -

*pre-engage(ment)* : معاهدۂ ماقبل ( خصوصاً منگنی یا نسبت کے معاهدے) سے پابند کرنا ؛ معاهدۂ ماقبل -

*pre-establish* : پہلے سے قائم کرنا -

*pre-estimate* : پہلے سے اندازہ لگانا ؛ تخمینہ کرنا ؛ پیش اندازہ ؛ پیش تخمینہ -

*pre-exist* : پہلے سے موجود ھونا -

*pre-existence* : موجودگیٔ ماقبل -

*pre-existent* : جو پہلے سے موجود ھو -

*pre-indicate* : پہلے سے ظاھر کرنا -

*pre-intimate* : پہلے سے اطلاع ' خبر دینا -

*pre-limit* : پہلے سے محدود کرنا -

*pre-motion* : حرکت ماقبل؛ خصوصاً خدائی فعل جو ارادۂ مخلوق کا تعین کرتا ھے -

*pre-ordain* : پہلے سے تقدیر میں لکھ دینا ؛ مقدر کرنا ؛ پہلے سے مقرر کرنا -

*pre-perception* : پہلے سے ادراک کرنا ؛ ادراک ماقبل -

( ب ) صفات واسما کے ساتھ ان معنوں میں آتا ھے "(شخص وغیرہ ) کسی وقت سے پہلے موجود یا شروع ھونے والا "-

*pre-adamic* : قبل آدم ؛ جو آدم سے پہلے گزرا ھو -

*pre-adamite* : اس نسل کا ( فرد ) جس کی نسبت کہا جاتا ھے کہ آدم سے قبل گزری ھے -

*pre-Christian* : قبل مسیح ؛ قبل عیسائیت -

*pre-classical* : رومی و یونانی عہد ادبیات کے قبل کا ؛ عہد ادبیات عالیہ سے قبل کا -

*pre-conqueror* : ولیم فاتح سے قبل کا -

*pre-conquest* : فتح نارمنی سے قبل کا -

*pre-conscious* : ما قبل شعور ؛ ما قبل ادراک -

*pre-election ( promises )* : انتخاب سے قبل کے ( وعدے ' عہد و پیمان ) -

*pre-exilian* : یہودیوں کے اخراج بابل سے قبل کا ؛ جلاوطنی یا اخراج یہود سے قبل کا -

*pre-glacial* : دور برفانی سے قبل کا -

*pre-human* : یعنی نوع انسان کے وجود میں آنے سے قبل کا ؛ ما قبل انسانی -

*pre-millennia(ism)*: (۱) الف سعادت سے قبل کا- (۲) یہ عقیدہ کہ حضرت عیسیٰ کا دوسری بار ظہور الف سعادت سے قبل ھوگا -

*pre-millenarian, millennialist* : اس عقیدے کا ماننے والا -

*pre-natal* : قبل ولادت موجود یا واقع ھونے والا -

*pre-prandial* : کھانے ( ڈنر ) سے قبل کا -

*pre-scientific* : موجودہ ترقیٔ سائینس سے قبل کا -

*pre-war* : جنگ عظیم سے قبل کا ؛ (سوقیانہ) جنگ عظیم سے پیشتر -

( ج ) تشریح و حیوانیات میں صفات بنانے کے کام آتا ھے جس کے معنی یہ ھوتے ھیں " (کسی کے) سامنے واقع" -

*pre-cordial* : دل کے سامنے کا ؛ اطراف قلب کا -

*pre-costal* : پسلیوں کے سامنے کا -

*pre-dorsal* : پیش ظہری -

*pre-frontal* : پیش جبہی ؛ پیش فک فوقانی -

*pre-maxillary* : اوپر کے جبڑے کے سامنے کا -

*pre-ocular* : آنکھ کے سامنے کا؛ پیش عینی؛ پیش چشمی -

**Preach**, *v. i. & t. & n.*: (۱) وعظ کرنا ؛ خطبہ دینا؛( وعظ ) کہنا- (۲) خواہ مخواہ اخلاقی نصیحتیں کرنا ؛ پند و نصیحت فرمانا - ( ۳) (تقریر کے ذریعے ) (انجیل کی) تفسیر کرنا ؛ تعلیمات مسیح کا

اعلان کرنا ، تشریح کرنا ، سمجھانا - (۴) ذھن نشین کرنا ؛ سمجھانا؛ توضیح کرنا (تقریر کے ذریعے)- (۵) (کسی عقیدہ ، اصول وغیرہ کی) تعلیم یاد۔رت دینا؛ تائید‘طرف داری، حمایت کرنا (کسی وصف ، کردار ، اصول وغیرہ کی) یا اس کو اس طرح دل نشین کرنا - (۶) (بول چال) وعظ ؛ نصیحت ؛ تقریر -

**p. down** : (تقریر کے ذریعے)کھوٹاکر دکھانا؛ حقیر بتانا؛ بے قدری کرنا-

**p. up** : بڑھانا چڑھانا ؛ تعریف میں غلو کرنا -

**preachable,** *a.* : (کسی کتاب کا متن‘مضمون وغیرہ) قابل وعظ؛ واعظ و تقریر میں بیان کرنے کے لایق -

**preacher,** *n.* : واعظ؛ خطیب ؛ ناصح ؛ داعی ؛ (کسی عقیدہ ، اصول وغیرہ کی) دعوت دینے والا ؛ اخلاقی پند و نصیحت (خصوصاً خواہ مخواہ) کرنے والا -

**preachership,** *n.* : وعظ کا عہدہ یا منصب ؛ خطابت -

**preachment,** *n.* : (عموماً حقارتاً) طویل اور اکتا دینے والا وعظ ؛ لمبی چوڑی تقریر -

**Preachify,** *v. i.* : اکتا دینے والے انداز میں وعظ کہنا ، خطبہ دینا یا پند و نصیحت کرنا -

**Preachy,** *a.* : وعظ گوئی کا شوقین ؛ شایق خطبہ ؛ خواہ مخواہ پند و نصیحت کرنے پر مایل ؛ وعظ و نصیحت سے بھری ہوئی -

**preachiness,** *n.* : وعظ و نصیحت سے بھرا ہونا ؛ وعظ گوئی کا شوقین ہونا ؛ واعظیت -

**Preamble,** *n.* & *v. i.* : (۱) (تقریر یا تحریر میں) ابتدائی یا تمہیدی بیان ؛ (۲) قانون ، دستاویز وغیرہ کی تمہید ؛ بیان ابتدائی جس میں کسی ایکٹ کی وجۂ نفاذ و اجرا بتائی جاتی ہے - (۳) تمہیدی بیان دینا ؛ تمہید لکھنا ؛ تمہیدی جملے کہنا -

**Prebend,** *n.* : (۱) بڑے گرجے یا کالج کے پادری (canon) کا وظیفہ - (۲) اراضی وغیرہ کا وہ حصہ جس کی آمدنی سے یہ وظیفہ دیا جاتا ہے - (۳) = prebendary-

**prebendal,** *a.* : یہ وظیفہ پانے والے کا یا اس کے متعلق -

**Prebendary,** *n.* : مذکورۂ بالا وظیفہ پانے والا پادری ؛ وظیفہ یاب پادری کے فرائض عہدہ کو اعزازی طور پر انجام دینے والا -

**p. stall** : وظیفہ یاب پادری کی نشست -

**prebendaryship,** *n.* : وظیفہ یاب پادری کا عہدہ -

**Precarious,** *a.* : (۱) دوسرے کی مرضی پر منحصر؛ غیر اختیاری؛ رعایتی (مثلاً *a p. pension, p. privileges*) - (۲) محتاج ثبوت ؛ فرضی ؛ قیاسی (مثلاً *a p. assumption*) - (۳) غیر معین؛ غیر مستقل ؛ غیر مقررہ (مثلاً *he makes a p. living*)- (۴) پر خطر ؛ خطر ناک ؛ جوکھم کا (مثلاً *p. state of health, the p. life of a fisherman*) -

**precariously,** *adv.* : (۱) متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں - (۲) مستقل طور پر روزی کمائے بغیر -

**precariousness,** *n.* : (۱) غیر معین وغیرہ ہونا - (۲) پر خطر وغیرہ ہونا -

**Precatory,** *a.* : (۱) (صرف و نحو) (لفظ ، محاورہ وغیرہ) التجائی ؛ التماسی - (۲) (وصیت ناموں میں وہ الفاظ) (بمقابلۂ ہدایت صریح) جن سے کوئی خواہش یا امید کا اظہار کیا جائے -

**p. trust** : امانت جو ایسے الفاظ سے قایم ہوتی ہے -

**precative,** *a.* : التماسی ؛ ملتمسانہ ؛ التجائی -

**Precaution,** *n.* : احتیاط ؛ پیش بندی؛ پیش بینی؛ حفظ ما تقدم؛ انجام بینی ؛ چو کسی ؛ تدارک -

**precautionary,** *a.* : پیش بندی کا؛ احتیاط کا؛ تدارکی وغیرہ-

**Precede,** *v. t.* & *i.* : (۱) مقدم ہونا ؛ بر تر ہونا ؛ ترجیح رکھنا ؛ فایق ہونا ؛ رتبہ میں اعلیٰ تر ہونا ؛ زیادہ اھمیت رکھنا (مثلاً *such duties p. all others, sons of barons p. baronets*)- (۲) آگے یا پہلے آنا (مثلاً *the words that p. this paragraph*)- (۳) آگے جانا یا چلنا (مثلاً *preceded by our guide*) - (۴) آگے یا پہلے ہونا یا واقع ہونا (مثلاً *lightning preceds thunder, in years preceding his reign.*) - (۵) (کسی کام سے) پہلے کرنا یا عمل میں لانا (مثلاً *must p. this measure by milder ones*) -

**Precedence,** (rarely) **-cy,** *nn.* : (۱) (بلحاظ وقت یا سلسلہ) تقدم؛ پیش روی ؛ آگے یا پہلے ہونا یا آنا - (۲) تفوق ؛ ترجیح؛ مقدم ہونا ؛ سبقت (مثلاً *takes p. of all others*) - (۳) حق تقدم ؛ حق ترجیح ؛ صدر میں یا ممتاز جگہ بیٹھنے کا حق -

**Precedent,** *n.* : (۱) عمل در آمد؛ رواج ؛ مثال ؛ سند ؛ نمونہ - (۲) (قانون) نظیر -

**Precedent,** *a.* : (اس لفظ کا استعمال شاذ ہے) (بلحاظ وقت ، سلسلہ ، رتبہ) سابق ؛ فائق ؛ مقدم ؛ اعلیٰ تر؛ بالا تر؛ اہم تر -

**condition p.** : شرط ماقبل ؛ کسی استحقاق کے حاصل ہونے کے لئے کسی امر کے وقوع کا ضروری ہونا -

**precedently,** *adv.* : سابقاً ؛ مقدم طور پر -

**Precedented,** *a.* : مطابق عمل در آمد ؛ جس کی پہلے سے نظیر موجود ہو ؛ جو نظیر رکھتا ہو -

**Precent,** *v. i.* & *t.* : (گرجے کے مناجات خوانوں کی جماعت کا) ہادی ہونا ؛ (مناجات خوانی میں) راگ اٹھانا -

**Precentor,** *n.* : مناجات خوانوں کا ہادی ، راگ اٹھانے والا ؛ عبادت گزاروں یا بھجن منڈلی کے گانے کا ہادی -

**precentorship,** *n.* : اس ہادی کا عہدہ یا منصب -

**precentrix,** *n.* : precentor کا مونث -

**Precept,** *n.* : (۱) فرمان؛حکم؛امر؛ قول؛ مقولہ - (۲) پند؛نصیحت؛ وعظ (مثلاً *example is better than p.*) - (۳) فرمان الٰہی- (۴) تحریری حکم ؛ حکمنامہ - (۵) (انتخاب کے وقت ضروری انتظامات کے لئے) حکمنامہ؛ ہدایت نامہ - (۶)مقامی محصولات کی وصولی یا ادائی کا حکمنامہ -

**preceptive,** *a.* : واعظانہ ؛ ناصحانہ ؛ ہدایتی وغیرہ -

**Preceptor,** *n.* : معلم ؛ استاد ؛ مدرس ؛ آموزگار -

**preceptorial,** *a.* : معلمانہ؛آموزگارانہ؛معلم یا استاد کا یا اس کے متعلق-

**preceptorship,** *n.* : معلم یا معلمہ کا عہدہ ؛ معلمیت -

**preceptress,** *n.* : معلمہ ؛ استانی -

**Preceptory,** *n.* : (تاریخ) (۱) Knights Templars کی ذیلی جماعت - (۲) اس جماعت کی جائداد یا عمارت -

**Precession,** *n.*, **P. of the equinoxes** : استقبال اعتدال ؛ استقبال معدلین؛ حرکت رجعیۂ اعتدالین؛ حرکت تقویمیۂ اعتدالین-

**Precessional,** *a.* : استقبال اعتدال وغیرہ کا یا اس کے متعلق-

**Precinct,** *n.* : (۱) احاطہ ؛ جگہ جو چار دیواری یا کسی اور چیز سے محصور ہو خصوصاً کسی مقدس مقام کی متعلقہ محوطہ جگہ -

(۲) (جمع) نواحی؛ حوالی ؛ گرد و پیش کے مقامات ؛ قرب وجوار -

**Precious**, *a.* & *adv.* : (۱) قیمتی ؛ بیش بہا ؛ گراں قیمت ؛
گراں قدر (مثلاً *p. words, privilege, knowledge*) - (۲)
عزیز؛ پیارا (مثلاً *p. memories, my p. darlings*) - (۳)
(زبان ' اطوار ' صناعی ' وغیرہ میں ) پر تصنع ؛ بناوٹی ؛ دکھاوے
کا ؛ حد سے زیادہ شستہ و شایستہ ؛ تصنع آمیز شستہ ورفتہ ؛ حد
سے زیادہ نازک مذاق یا نفاست پسند ( ذم کا پہلو ) - (۴) پورا ؛
مکمل ؛ سراسر (مثلاً *a p. rogue, rascal*) - (۵) بالکل ؛ بہت
(مثلاً *they took p. little notice*) -

*my p.* : میرے پیارے -

*p. metals* : قیمتی دھاتیں یعنی سونا' چاندی اور کبھی کبھی پلاٹینم -

*p. stone* : قیمتی پتھر ؛ جواھر -

**preciosity**, *n.* : (زبان ' اطوار ' صناعی وغیرہ میں ) تصنع آمیز
نفاست پسندی ' نازک مذاقی ' شستگی و شایستگی -

**preciously**, *adv.* : تصنع آمیز نفاست پسندی سے ؛ پر تصنع
نازک مذاقی سے ؛ بناوٹی شستگی و رفتگی وغیرہ سے ( لکھنا '
پڑھنا وغیرہ ) -

**Preciousness**, *n.* : (۱) قیمتی ' بیش بہا ' گراں قدر وغیرہ ھونا -
(۲) انتہائی یا زیادہ قیمت یا قدر - (۳) = preciosity -

**Precipice**, *n.* : ڈانگ ؛ کھڑی چٹان ؛ پہاڑ وغیرہ کا آگے کو
نکلا ھوا عمودی حصہ -

**Precipitate**, *n.* : (۱) ( کیمیا ) رسوب ؛ مرسوب - (۲) (طبیعیات)
تکثیف بخار مثلاً آب باراں ' شبنم -

**precipitability**, *n.* : صلاحیت ترسیب -

**precipitable**, *a.* : قابل ترسیب -

**precipitant**, *n.* : مرسب -

**Precipitate**, *a.* : (۱) سرکے بل؛ سخت عاجلانہ (مثلاً *p. flight*) -
(۲) اندھا دھند؛ جلد باز ؛ جلد بازانہ ؛ بے تامل ؛ عاجلانہ ؛
بے سوچے سمجھے کا ؛ نا عاقبت اندیش ؛ اوتاؤلا -

**precipitance,-cy,precipitateness**,*nn.*: (۱) عجلت ؛ تیزی ؛
شتابی؛ ھڑبڑی - (۲) جلد بازی ؛ تعجیل ؛ نا عاقبت اندیشی ؛
اوتاؤلا پن -

**precipitately**, *adv.* : اندھا دھند ؛ جلد بازانہ ؛ نا عاقبت
اندیشانہ ؛ عناں گسیختہ ؛ بے سوچے سمجھے ؛ عاجلانہ ؛ شتابی
سے وغیرہ -

**Precipitate**, *v. t.* : (۱) سرکے بل گرانا ' ڈالنا ' پھینکنا -
(۲) گرانا ' ڈالنا ' پھینکنا (خصوصاً بلند مقام سے)- (۳)( کسی شخص
کو کسی خاص حالت میں ) ڈالنا - (۴) تعجیلاً وقوع میں لانا ؛
شتابی سے قبل از وقت وقوع میں لانا ( مثلاً *this served to p.
his ruin, p. a crisis*) - (۵) ( کیمیا ) ( کسی محلول کے
اجزا کو) رسوب کی شکل میں لانا - (۶) بخار کو قطروں کی شکل
میں لانا ؛ بخار کو کثیف بنانا -

**precipitation**, *n.* : (۱) سرکے بل گرنا یا گرانا ؛ ڈالنا ؛ ڈالا
جانا ؛ جو چیز ڈالی یا گرائی گئی ھو - (۲) بے سوچے سمجھے کا
کام ؛ عاجلانہ کام - (۳) ترسیب - (۴) تکثیف بخار - (۵) برسنا
( پانی ' برف ' اولے وغیرہ کا ) -

**precipitator**, *n.* : (۱) گرانے ' پھینکنے یا ڈالنے والا -
(۲) جلد باز - (۳) ( کیمیا ' طبیعیات ) = precipitant -
(۴) آلۂ ترسیب - (۵) کثیف پانی کو صاف کرنے کا حوض
یا تالاب -

**Precipitous**, *a.* : (۱) کراڑے یا کھڑی چٹان کا یا اس کے
جیسا؛ کھڑا - (۲) (شاذ) = precipitate -

**precipitously**, *adv.* : (۱) عموداً ؛ کھڑا ھی کھڑا - (۲)
بالکل نیچے - (۳) (شاذ) تیزی ' شتابی سے ؛ تعجیلاً ؛
بے سوچے سمجھے -

**precipitousness**, *n.* : عمودیت؛ کھڑا ھونا وغیرہ -

*Precis*, *n.* : تلخیص ؛ خلاصہ ؛ اختصار -

**Precise**, *a.* : (۱) ٹھیک ٹھیک ؛ صحیح ؛ بے کم و کاست -
(۲) (شخص وغیرہ) با ضابطہ ؛ با قاعدہ ؛ پابند آداب و آئین ؛
چھوٹی چھوٹی باتوں کی بھی صحت چاھنے والا ؛ صحت
پسند ؛ تحقیق پسند -
(۳) ( اخلاق ' طرز عمل وغیرہ ) رسم و رواج ' آئین و آداب کے
عین مطابق؛ ( تقریر ' گفتگو ) بالکل واضح؛ صاف -

*the p. moment* : ٹھیک وھی وقت ؛ عین وھی لمحہ -

**preciseness**, *n.* : ٹھیک ٹھیک ھونا ؛ بےکم و کاست ھونا ؛
صحت ؛ با ضابطگی ؛ باقاعدگی وغیرہ -

**Precisely**, *adv.* : (۱) ٹھیک طرح ؛ صحیح اور صاف طور
پر؛ بے کم وکاست ؛ بعینہٖ ؛ بجنسہٖ ؛ ھو بہو - (۲) جی ھاں
ایسا ھی ؛ بالکل ٹھیک -

**Precisian**,*n.* : ( قاعدہ ' رسوم و رواج کا) سخت پابند شخص؛ ضابطہ
پرست ؛ (خصوصاً) سخت پابند شرع -

**precisianism**, *n.* : ( رسوم' قاعدہ شرع وغیرہ کی ) سخت
پابندی ؛ ضابطہ پرستی -

**Precision**, *n.* : ٹھیک ' درست ھونا ؛ صحت -

*arm of p.* : بندوق ' توپ وغیرہ جس میں ایسی مکھی یا
دیگر پرزے وغیرہ موجود ھوں جن سے نشانہ ٹھیک بیٹھتا ھو -

**precisionist**, *n.*: ( زبان ' آداب ' اطوار وغیرہ کی جزئیات کی
موزونی و صحت کا )حد سے زیادہ خیال رکھنے والا ؛ ضابطہ پرست -

**Preclude**, *v. t.* : ( غیر مادی اشیا کے لئے ) خارج کرنا ؛ باھر کرنا؛
باز رکھنا ؛ پہلے سے روکنا؛ مانع ھونا ؛ محروم کرنا ؛ ناممکن کردینا
( مثلاً *p. any chance of failure, p. all doubts*) -

**preclusive**, *a.* : مانع؛ مزاحم ؛ روکنے والا ؛ خارج کرنے
والا ( پود' وغیرہ ) -

**Precocious** *a.* : (۱) ( پودا وغیرہ ) قبل از وقت پھولنے پھلنے والا ؛
پیش رس- (۲) (انسان کی کوئی دماغی یا جسمانی قوت) قبل از وقت
نشو و نما یافتہ؛ ( کوئی چیز یا شخص ) قبل از وقت نشو و نما یافتہ
(مثلاً *p. child, talent, growth &c.*) - (۳) (افعال وغیرہ) جو
قبل از وقت نشو و نما کو ظاھر کریں -

**precociously**, *adv.*: قبل از وقت؛ بہت قبل -

**precociousness, precocity**, *nn.* : اسماء مذکورہ بالا
معنوں میں -

**Precognition**, *n.*: (۱) علم جو پہلے سے ھو ؛ سابق علم ؛
پیش ادراک ؛ قوت ماقبل - (۲) (قانون اسکاچستان) گواہ کا
ابتدائی اظہار یہ جانچنے کے لئے کہ آیا مقدمہ چلنے کے
قابل ھے یا نہیں -

**Preconceive**, *v. t.* : پہلے سے سوچنا ' جاننا یا سمجھنا ؛ پہلے سے

خیال باندھنا؛ (کسی واقعے کا) پہلے سے قیاس کرلینا؛ پیش بینی کرنا۔

**preconception,** *n.* : رائے ' خیال ' فیصلہ جو پہلے سے قایم کرلیا جائے ؛ تعصب ؛ طرفداری -

**Preconize,** *v. t.* : ( ۱ ) عام اعلان کرنا ؛ اعلان کرنا ؛ علانیہ مشتہر کرنا - (۲) علانیہ تعریف کرنا - ( ۳ ) نام لے کر طلب کرنا - ( ۴ ) ( پاپاے اعظم کا ) تقرر اسقف کی علانیہ منظوری دینا -

**preconization,** *n.* : ( ۱ ) ( پاپاے اعظم کا کارڈینالوں کے سامنے ) تقرر اسقف کا اعلان - ( ۲ ) اعلان عام -

**Precursor,** *n.* : ( ۱ ) پیش رو ؛ نقیب ؛ مقدم ( خصوصاً یوحنا اصطباغی ) - ( ۲ ) سابق عہدہ دار ؛ پیش رو عہدہ دار -

**Precursory, precursive**, *aa.*: ابتدائی ؛ تمہیدی ؛ پہلے کا ؛ پیش رو کا کام دینے والا ؛ افتتاحی -

**Predacious,** *a.* : ( ۱ ) ( جانور ) شکار خوار ؛ شکار پر گزران کرنے والا - ( ۲ ) شکار خور جانوروں کا ( مثلاً *p. instincts* ) -

**predacity,** *n.* : شکارانہ جبلت -

**Predate,** *v. t.* : تاریخ ماقبل ڈالنا؛ اصلی تاریخ سے پہلے کی تاریخ ڈالنا-

**Predatory,** *a.* : ( ۱ ) غارت گری ' سفاکی کا عادی ؛ لٹیرا - ( ۲ ) ( جانور ) شکار پر گزران کرنے والا ؛ شکار خور -

**Predecessor,** *n.* : ( ۱ ) سابق یا پیش رو عہدہ دار ( مثلاً *my, William's, pp., his immediate p.* ) - ( ۲ ) کوئی چیز جس کے بجاے کوئی دوسری چیز اسی استعمال کے لئے لائی گئی ہو(مثلاً *my present car is far superior to its pp.* ) - ( ۳ ) مورث ؛ جد -

**Predella,** *n.* : ( ۱ ) قربان گاہ کی کرسی - ( ۲ ) اس کرسی کے عمودی رخ پر کے نقش و نگار - (۳) قربان گاہ کی پشت کی اٹھی ہوئی الماری - ( ۴ ) اس الماری پر کی نقاشی یا کندہ کاری -

**Predestinarian,** *n.* & *a.*: جبری؛ مسئلہ جبر کا (قایل)؛ قایل تقدیر-

**Predestinate,** *v. t.* & *a.* : ( ۱ ) مقدر کرنا ؛ تقدیر میں لکھنا - ( ۲ ) پہلے سے تہیہ کرلینا ؛ پہلے سے مقرر کرلینا - ( ۳ ) خدا کا کسی شخص کی تقدیر میں پہلے سے نجات یا کوئی اور انجام لکھ دینا- ( ۴ ) مقدر؛ تقدیر میں لکھا ہوا؛ پہلے سے مقرر کیا ہوا-

**Predestination,** *n.* : ( ۱ ) قضا و قدر - ( ۲ ) تقدیر ؛ قسمت -

**Predestine,** *v. t.* : ( ۱ ) پہلے سے مقرر کرنا ؛ مقدر کرنا - ( ۲ ) = predestinate, *v. t.* -

**Predetermine,** *v. t.* : ( ۱ ) پہلے سے مقرر کرنا ' طے کرنا ' فیصلہ کرلینا - ( ۲ ) = Predestine - ( ۳ )(کسی پر کوئی طرز عمل اختیار کرنے کے لئے ) اثر ڈالنا یا ( اس کو ) راغب کرنا -

**predeterminate,** *a.* : پہلے سے مقرر کیا ہوا ' طے شدہ ؛ ( خصوصاً ) مقدر کیا ہوا ؛ قسمت میں لکھا ہوا-

**predetermination,** *n.* : ( ۱ ) ارادہ ' فیصلہ وغیرہ جو پہلے سے کرلیا جائے - ( ۲ )= predestination-

**Predial,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) اراضی کا یا اس کے متعلق ؛ زراعتی - ( ۲ ) دیہات کا ؛ دیہی - ( ۳ ) زرعی ( غلام )- ( ۴ ) غلام جن سے زراعت کا کام لیا جاتا ھے؛ زرعی غلام -

**Predicable,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) ممکن الاثبات ؛ قابل اسناد ؛ مسندی ؛ خبری - ( ۲ ) محکوم ؛ محمول ؛ مسند ؛ خبر - ( ۳ ) ( جمع ) محکومات؛ ارسطو کے محمولات کی وہ قسمیں جو موضوعات کے تابع ھیں ( مثلاً نوع ' جنس ' تعریف ' عوارض و خواص وغیرہ )

**predicability,** *n.* : محمولیت؛ محکومیت؛ خبریت؛ مسندیت-

**Predicament,** *n.* : ( ۱ ) مسند ؛ محمول ؛ محکوم - ( ۲ ) ( جمع ) ارسطو کے مقولات عشرہ- ( ۳ ) ناگوار' خطر ناک ' بیڈھب ' تکلیف دہ صورت حال ' موقع -

**predicamental,** *a.* : ( ۱ ) مسندی ؛ محکومی ؛ محمولی - ( ۲ ) ارسطو کے مقولات عشرہ کا -

**Predicant,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) ( مذہبی جماعت خصوصاً ڈومینیکی راہب ) واعظ گر - ( ۲ ) = Predikant -

**Predicate,** *n.*: (۱) (منطق) محمول ؛ محکوم بہ ؛ مسند - ( ۲ ) ( صرف و نحو ) مسند ؛ خبر -

**Predicate,** *v. t.* : ( ۱ ) ( کسی چیز کی صحت یا وجود کا ) اثبات کرنا ' ادعا کرنا ' بہ وثوق کہنا - ( ۲ ) ( منطق ) موضوع کے متعلق کسی چیز کا اثبات کرنا -

**predication,** *n.* : ( ۱ ) اثبات - ( ۲ ) جس کا اثبات کیا جاے - ( ۳ ) محمول ؛ محکوم بہ ؛ مسند -

**Predicative,** *a.* ( opp. *attributive* ) : ( ۱ ) اثباتی ؛ اثبات کرنے والا- ( ۲ ) ( صرف و نحو ' اسماء و صفات ) جو مسند (خبر) ہو یا اس کا کوئی جز ہو (مثلاً *absurd* میں *this is absurd*)-

**predicatively,** *adv.* : مسند یا اس کے جزو کے طور پر -

**Predicatory,** *a.* : وعظ کا ؛ پند و نصیحت کے متعلق ؛ واعظانہ ؛ ناصحانہ ؛ جس کو وعظ کہنے کا شوق ہو ؛ نصیحت فروش -

**Predict,** *v. t.* : پیشین گوئی کرنا ؛ پیش گوئی کرنا ؛ پیش خبری کرنا ؛ ( آنے والے واقعات کو ) پہلے سے بتا دینا -

**predictability,** *n.* : پیشین گوئی کئے جانے کی قابلیت ؛ کسی چیز وغیرہ کا ایسا ہونا کہ جس کی بناء پر اس چیز کے متعلق پیش گوئی یا شگون کیا جاے -

**predictable,** *a.* : جس کی پیش گوئی کی جاسکے ؛ جس کی پیشین گوئی ممکن ہو -

**prediction,** *n.* : پیشین گوئی ؛ پیش خبری ؛ پیش گوئی ؛ آنے والے واقعات کو پہلے سے بتا دینا -

**predictive,** *a.* : پیش خبرانہ ؛ پیش گویانہ ؛ جو آنے والے واقعات کی پہلے سے خبر دے -

**predictively,** *adv.* : از راہ پیشین گوئی ؛ پیش گوئی کے طور پر ؛ پیشین گوئی کرتے ہوے ؛ پیش گویانہ -

**predictor,** *n.* : پیش گو ؛ پیشین گو ؛ آنے والے واقعات کی پہلے سے خبر دینے والا -

*Predikant,* *n.* : - ڈچ پروٹسٹنٹ کلیسا کا پادری (خصوصاً جنوبی افریقہ میں)

**Predilection,** *n.* : رغبت ؛ رجحان ؛ شوق ؛ میلان ؛ میلان خاطر ؛ میلان طبع -

**Predispose,** *v. t.* : ( ۱ ) متحمل یا متاخذ بنانا یا کرنا ( مثلاً *both heredity and environment may p. an organism to disease* ) - ( ۲ ) راغب ' مائل یا رجوع کرنا ؛ شایق بنانا(مثلاً *my training predisposes me to liberalism*)-

**Predisposition,** *n.* : ( ۱ ) رغبت طبع ؛ میلان خاطر ؛ رجحان ( مثلاً *p. towards piety* ) - ( ۲ ) میلان جسمی ؛ صلاحیت ؛ متحمل ہونا ؛ مائل بہ تاخذ ہونا ( *a p. to tuberculosis* ) -

**Predominate,** *v. i.* : ( ۱ ) ( کسی پر ) اختیار' قابو ہونا ؛ (کسی پر) حکومت رکھنا (*the women in those parts never p.*)-

(۲) غالب ہونا ، رہنا ، آنا ؛ فائق ہونا - (۳) قوی تر یا خاص عنصر ہونا -

**predominance,** *n.* : تسلط؛ غلبہ؛ تفوق؛ استیلا؛ بالادستی؛ غالب ہونا؛ (کسی پر) حکومت رکھنا؛ قوی یا خاص خبر ہونا وغیرہ -

**predominant,** *a.* : متغلب؛ غالب (مثلاً *the temporary effects of a p. passion*) ؛ فائق؛ بالا دست؛ بر تر (مثلاً *p. partner*) (لارڈ روسبری نے انگلستان کو بمقابلہ آئرستان وغیرہ کہا تھا) -

**predominantly,** *adv.* : بہ غلبہ؛ بہ تفوق؛ بالا دستی سے؛ غالب ہوتے ہوئے؛ فوقیت سے؛ زیادہ تر؛ قوی تر یا خاص عنصر ہوتے ہوئے -

**predominatingly,** *adv.* : غالب یا فائق یا برتر ہوتے ہوئے؛ زیادہ تر -

**Pre-eminent,** *a.* : سب پر فائق؛ افضل؛ ممتاز؛ بر تر؛ سرفراز؛ اعلیٰ؛ قابل ترین -

**pre-eminence,** *n.* : تفوق؛ امتیاز؛ افضلیت؛ فوقیت؛ فضیلت؛ قابل ترین ہونا -

**pre-eminently,** *adv.* : اعلیٰ طور پر؛ افضل طور پر؛ سب پر فائق ہوتے ہوئے؛ قابل امتیاز طور پر وغیرہ -

**Pre-empt,** *v. t.* : (۱) از روئے حق شفع حاصل کرنا - (۲) (امریکہ) حق شفع کے حصول کے لئے (اراضی جمہور پر) قبضہ کرنا - (۳) (مجازاً) پہلے سے قابض ہوجانا؛ اپنے تصرف میں لانا؛ ہتھیا لینا -

**Pre-emption,** *n.* : دوسروں کو خریدنے کا موقع دیے بغیر کسی شخص کاکوئی اراضی خرید کرنا؛ اس طرح خرید کرنے کا حق؛ شفع - حق شفع -

**pre-emptive,** *a.* : حق شفع کا؛ شفعانہ -

**Preen,** *v. t.* : (۱) چونچ سے (پروں کو) ٹھیک کرنا، سنوارنا؛ کریز کرنا؛ کریال کرنا - (۲) (شخص کا اپنے آپ کو) سنوارنا، خوشنما بنانا -

**Preface,** *n. & v. t. & i.* : (۱) دیباچہ؛ تمہید؛ افتتاحیہ؛ مقدمہ - (۲) تمہید تقریر؛ تقریر کا ابتدائی حصہ - (۳) رسم عشائے ربانی کے درمیانی حصے کی تمہید - (۴) تمہید، دیباچہ، مقدمہ لکھنا - (۵) (تقریر، کلام وغیرہ) کسی چیز سے شروع کرنا (مثلاً *prefaced his remarks with a short*) - (۶) (کسی واقعے وغیرہ کا) دوسرے (واقعے وغیرہ) کی تمہید ہونا - (۷) ابتدائی اظہار رائے یا خیال کرنا؛ تمہیدی جملے بطور اظہار خیال کے کہنا -

**prefatorial, prefatory,** *aa.* : تمہیدی؛ ابتدائی؛ افتتاحی؛ مقدمہ کی نوعیت کا -

**Prefect,** *n.* : (۱) متعدد فوجی و ملکی رومی عہدہ داروں کا خطاب؛ پری فیکٹ - (۲) فرانسیسی محکمۂ انتظامی کا ناظم خصوصی - (۳) (بعض پبلک اسکولوں میں) خلیفہ؛ مانیٹر -

*p. of police* : پیرس کی پولیس کا افسر -

**prefectoral, prefectorial,** *aa.* : پری فیکٹ، مانیٹر کا وغیرہ -

**Prefecture,** *n.* : (۱) پری فیکٹ کا عہدہ یا اس کی مدت ملازمت - (۲) پری فیکٹ کی سرکاری قیام گاہ - (۳) پری فیکٹ کے زیر حکومت ضلع

**prefectural,** *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Prefer,** *v. t.* : (۱) بڑھانا، ترقی دینا (کسی شخص کو کسی خدمت پر) - (۲) (بیان، اطلاع وغیرہ کسی عہدہ دار کے سامنے) پیش کرنا، گزارنا، داخل کرنا - (۳) ترجیح دینا؛ بہتر یا برتر جاننا؛ زیادہ پسند کرنا (مثلاً *p. water to wine, p. to leave it alone, p. that it should be left*) (*prefer* کے بعد *than* کا استعمال خلاف محاورہ ہے اگر *rather* داخل نہ کیا گیا ہو مثلاً *preferred to die rather than pay*) -

**preferable,** *a.* : قابل ترجیح؛ مرجح؛ بہتر؛ مستحسن -

**preferably,** *adv.* : ترجیحاً؛ ترجیح دیتے ہوئے -

**preferment,** *n.* : ترقی (کسی عہدہ پر)؛ ترقی دینا یا پانا (خصوصاً کلیسا میں) -

**Preference,** *n.* : (۱) ترجیح؛ بہتر یا برتر سمجھنا (مثلاً *p. of A to or over B*) - (۲) مرجح یا منتخب شے (مثلاً *this is my p.*) - (۳) (قانون) ترجیح (مدیون کا اپنے دائنوں میں سے کسی ایک کو ادائے قرض میں ترجیح دینا) (مثلاً *to give a creditor an illegal p.*) - (۴) (معاشیات) ترجیح (تجارتی معاملات میں کسی شخص یا ملک کو دوسرے پر ترجیح دینا خصوصاً کسی ملک کی درآمد پر نسبتاً کم محصول عاید کر کے) -

*Imperial p.* : دیکھو Imperial -

*p. bond, share, stock* : ترجیحی یا مرجح تمسک، رقعہ، حصہ، اسٹاک وغیرہ (یعنی وہ حصص کمپنی وغیرہ جن کی بابت منافع کی تقسیم بہ ترجیح دیگر حصص کے ایک معینہ حد تک عمل میں آتی ہے) -

**Preferential,** *a.* : (۱) ترجیحی؛ ترجیح کا؛ ترجیح دینے یا پانے والا - (۲) (محصولات وغیرہ) خاص ملکوں کے حق میں رعایتی؛ (خصوصاً ایسے محصولات وغیرہ) جن سے برطانیہ عظمی اور اس کی نو آبادیات کی تجارت کو فائدہ پہنچے؛ رعایتی یا ترجیحی (محصولات) -

**preferentialism,** *n.* : طریق ترجیح (شرح محصول مقرر یا عاید کرنے میں ترجیح دینے، رعایت کرنے یا فائدہ پہنچانے کا اصول، عمل وغیرہ) -

**preferentialist,** *n.* : طریق ترجیح کا موید -

**preferentially,** *adv.* : از روئے ترجیح؛ ترجیحاً -

**preferred,** *a.* : صفت، فعل کے معنوں میں -

*p. shares, stock &c.* : = Preference shares &c.

**Prefigure,** *v. t.* : (۱) پہلے سے تصویر بنا کر ظاہر کرنا، بیان کرنا - (۲) پہلے سے نمونہ یا مثال پیش کرنا - (۳) پہلے سے اپنے دماغ میں تصویر کھینچ لینا -

**prefiguration, prefigurement,** *nn.* : (۱) آنے والی بات کا پہلے سے نمونہ یا مثال پیش کرنا - (۲) نمونہ یا مثال جو آنے والی بات کی خبر دے - (۳) = prototype -

**prefigurative,** *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Prefix,** *n.* : (۱) سابقہ - (۲) خطاب، لقب جو نام سے پہلے آتا ہے (مثلاً *Mr., Sir., Dr. &c.*) -

**Prefix,** *v. t.* : (۱) (باب، پیرا گراف وغیرہ کو) کتاب کے شروع میں دیباچے کے طور پر لگانا - (۲) بطور سابقے کے (لفظ وغیرہ کو) لگانا -

سابقے کا استعمال -

**prefixion**, *n.*: (۱) سابقہ لگانا - (۲) سابقہ -

**prefixture**, *n.*:

**Preform**, *v. t.*: پہلے سے بنانا ' گھڑنا ' تیار کرنا -

**Preformation**, *n.*: ساخت اولیں ؛ ساخت پیشین -

*theory of p.*: یہ نظریہ کہ کسی پودے کے بیج ھی میں وہ تمام اجزاء موجود ہوتے ھیں جو بعد کو پودے میں ظاہر ہوتے ھیں-

**Preformative**, *a.* & *n.*: وہ ( سابقہ وغیرہ ) جو بطور جز و ترکیبی کسی لفظ میں لگا دیا جاے -

**Pregnable**, *a.*: قابل تسخیر ؛ قابل فتح -

**Pregnant**, *a.*: (۱) حاملہ ؛ گابھن - (۲) (ذھن ) رسا ؛ معنی خیز ؛ پر تخیل ؛ اختراعی ؛ ایجادی - (۳) نتیجہ خیز- (۴) ( کلام ' الفاظ ) معنی خیز ؛ نکتہ خیز؛ پر معنی ؛ مضمون آفرین ؛ نکتہ آفرین -

*p. construction*: ( صرف و نحو) معنی خیز ترکیب (جملے وغیرہ کی ایسی ساخت جس میں لفظی معنوں کے علاوہ معنوی اور پنہاں معنی بھی ھوں)؛ ذو معنی ترکیب -

**pregnancy**, *n.*: حاملہ ہونا؛ گابھن ہونا؛ پرمعنی ہونا وغیرہ -

**pregnantly**, *adv.*: پر معنی انداز میں؛مطالب خیز طور پر وغیرہ-

**Prehensile**, *a.*: ( وہ عضو یا دم ) جو گرفت کرسکے -

**prehensility**, *n.*: گرفت کرنے کی صلاحیت؛ قوت گرفت -

**Prehension**, *n.*: (۱) قبضہ ؛ گرفت کرنا - (۲) فہم؛ ادراک؛ تصور -

**Prehistoric**, *a.*: ما قبل تاریخی ؛ قبل تاریخی -

**prehistorically**, *adv.*: قبل تاریخی زمانے میں -

**Prehistory**, *n.*: زمانۂ ما قبل تاریخ ؛ واقعات ما قبل تاریخ -

**Prejudge**, *v. t.*: (۱) مناسب تحقیقات یا سماعت سے پہلے فیصلہ صادر کرنا ' رائے ظاہر کرنا ' تجویز کرنا- (۲) ( کسی فعل' شخص سبب وغیرہ کے متعلق ) قبل از وقت رائے قایم کرلینا -

**prejudgement**, *n.*: (۱) قبل از وقت رائے قایم کرلینا - (۲) رائے ' فیصلہ ' تجویز وغیرہ جو تحقیقات یا سماعت سے پہلے صادر کی جاے -

**prejudication**, *n.*: (۱) = prejudgement - (۲) پہلے کا فیصلہ جو بطور نظیر کام آے ؛ نظیر -

**Prejudice**, *n.* & *v. t.*: (۱) (کسی کے موافق یا مخالف) میلان خاطر ؛ بے جا مخالفت یا طرفداری کا رجحان؛ تعصب؛ بے جا بدظنی یا حسن ظن - (۲) مضرت ؛ نقصان - (۳) کسی کے دل میں تعصب پیدا کرنا ؛ بے جا اثرات ڈال کر کسی شخص وغیرہ کو موافق یا مخالف بنا لینا (مثلاً *his voice and manner prejudiced his audience against him, counsel should never attempt to p. the Court or the jury*)-(۴)مضرت؛نقصان پہنچانا؛ بگاڑ دینا؛ کمزور کرنا (مثلاً *p.* one's chances, *p.* one's case)-

*without p.*: " موجودہ حقوق وغیرہ کو نقصان پہنچاے بغیر " ( معاملہ کرتے وقت یہ فقرہ کہتے ھیں جس سے مراد یہ ھے کہ اگر معاملہ طے نہ ہو تو جو کچھ کہا یا تحریر کیا جاے وہ کسی فریق کے حق میں مضر نہیں ہوسکتا اور نہ وہ بطور شہادت پیش ہوسکتا ھے) -

**Prejudicial**, *a.*: (۱) بدظنی' تعصب' طرفداری وغیرہ پیدا کرنے والا - (۲) نقصان دہ ؛ مضر ؛ مضرت رساں -

**prejudicially**, *adv.*: نقصان دہ طور پر ؛ بدظنی ' تعصب' طرفداری وغیرہ پیدا کرتے ہوے -

**Prelacy**, *n.*: (۱) ریئس کلیسا ( پریلیٹ ) کا عہدہ ' منصب ' درجہ ' علاقہ - (۲) جماعت روساء کلیسا - (۳) پریلیٹوں کی حکومت کلیسا [ اسقفی حکومت (Episcopacy) کا مذمت آمیز نام] -

**Prelate**, *n.*: پریلیٹ ؛ ریئس کلیسا [ جس سے مراد ھے اسقف اعظم ' اسقف' مطران ' بطریق اور (تاریخ میں) صدر راھب وغیرہ] -

**prelatic(al)**, *aa.*: پریلیٹوں یا ان کے عہدے' علاقے وغیرہ کا یا اس عہدے وغیرہ کے متعلق ( عموماً بطور مذمت ) -

**prelatically**, *adv.*: پریلیٹ کی طرح -

**Prelatess**, *n.*: (۱) صدر راھبہ - (۲) = prioress - (۳) ( مزاحاً ) پریلیٹ کی بیوی -

**Prelatize**, *v. t.*: ( کلیسا کو ) پر یلیٹی حکومت کے تحت لانا -

**Prelature**, *n.*: (۱) پریلیٹ کا عہدہ - (۲) پریلیٹوں کی جماعت -

**Prelect**, *v. i.*: تقریر کرنا ؛ لکچر دینا ( کسی موضوع پر خصوصاً جامعہ میں ) -

**prelection**, *n.*: عام تقریر یا لکچر ( خصوصاً جامعہ میں اس کے کسی ریڈر یا لکچرار کا ) -

**prelector**, *n.*: لکچرار یا ریڈر ( کسی جامعہ کا ) -

**Prelibation**, *n.*: ( عموماً مجازاً ) پہلے سے مزہ چکھ لینا -

**Preliminary**, *a.* & *n.*: (۱) تمہیدی ؛ ابتدائی ؛ افتتاحی ؛ آزمایشی ( مثلاً p. examination ) - (۲) ( عموماً جمع ) ابتدائی انتظامات -

**preliminarily**, *adv.*: (۱) ابتدائی انتظام کے طور پر - (۲) بطور تمہید ؛ بطور مقدمہ ؛ بطور افتتاح -

**Prelude**, *n.*: (۱) ( کوئی کام ' واقعہ ' عمل ' حالت وغیرہ جو دوسرے کام وغیرہ کا ) پیش خیمہ ( ہو ) ؛ ابتدا ؛ آغاز ؛ تمہید - (۲) سرملاپ ؛ افتتاحی نغمہ -

**preludial**, *a.*: ابتدائی ؛ تمہیدی ؛ بطور پیش خیمہ کے کام دینے والا -

**preludize**, *v. i.*: تمہید لکھنا ؛ افتتاحی نغمہ بجانا -

**Prelude**, *v. t.* & *i.*: (۱) پیش خیمہ ہونا یا بنانا؛ روشناس کرنا ؛ پہلے سے آگاہ کرنا ' بتانا ؛ ( آیندہ واقعات کا) پیش خیمہ ہونا ؛ شگون ہونا - (۲) تمہید وغیرہ کے ساتھ پیش کرنا - (۳) سر ملانا ؛ افتتاحی نغمہ سنانا -

**prelusion**, *n.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**prelusive**, *a.*: (۱) افتتاحی ؛ تمہیدی ؛ ابتدائی - (۲) بطور پیش خیمہ کے کام دینے والا -

**Premature**, *a.*: قبل از وقت ؛ پیش رس ؛ زودرس ؛ نو رسیدہ ؛ غیر پختہ ؛ عاجلانہ ( مثلاً p. decision ) ؛ ادھورا ؛ خام -

**prematurely**, *adv.*: مناسب' متوقع یا معمولی وقت سے پہلے؛ قبل از وقت ؛ عاجلانہ ؛ جلدی سے -

**prematureness, prematurity**, *nn.*: (۱) قبل از وقت ہونا ؛ خامی ؛ کچاپن ؛ پیش رسی وغیرہ - (۲) بے وقت ہونا - (۳) = precocity -

**Premeditate**, *v. t.*: پیش بندی کرنا ؛ پہلے سے ٹھان لینا ' سوچ لینا ' تجویز کر رکھنا ( کسی کام کی ) (عموماً p. p. میں) -

**premeditated**, *a.*: بالعمد ؛ پہلے سے سوچا ہوا -

**premeditatedly**, *adv.*: عمداً ؛ پہلے سے سوچ کر ؛ ٹھان کر -

**premeditation**, *n.*: پہلے سے سوچنا' ٹھان لینا ' تجویز کر رکھنا؛

بالعمد ' سوچ سمجھکر تجویز یا منه وبلا کرنا -

**Premier**, *a.* & *n.* : (۱) (اب زیادہ تر عامیانہ ) ( وقت ' اهمیت ' سلسلہ' جگہ' رتبہ ' درجہ کے لحاظ سے ) مقدم ؛ پہلا ؛ اول ؛ اعلیٰ؛ ارفع(مثلاً *the p.duke, secured p. place in ra ce*) - (۲)( برطانیۂ عظمیٰ یا نو آبادیات کا ) وزیر اعظم-

**premiership**,*n.*: صدارت عظمیٰ ؛ مدت ملازمت وزیر اعظم -

*Premiere*, *n.*: کسی ڈرامے کا پہلا کھیل یا مظاهرہ -

**Premise**, -ss, *n.* ( ۱ ) ( منطق عموماً ss - ) مقدمہ ( قیاس syllogism تین قضیوں پر مشتمل هے جن میں سے ایک جس کو نتیجہ کہتے هیں دوسرےدو جن کو مقدمات کہتےهیں) - (۲) (جمع) امر مندرجۂ بالا ؛ ( خصوصاً قانون ) مندرجۂ بالا مکانات و ارضیات وغیرہ ( جائیداد جس کے حالات دستاویز میں درج هوچکے هوں) - (۳) (جمع) مکان ' عمارت اور اس کےمتعلق اراضي اور دیگر اشیاء ( مثلاً *to be drunk on the pp.*) -

*the major p.* : مقدمۂ کبریٰ -

*the minor p.* : مقدمۂ صغریٰ -

**Primise**, *v. t.* : (۱) بطور مقدمۂ پیش کرنا - (۲) ( کوئی بات ) افتتاحاً یا بطور تمهید کے کہنا یا لکھنا -

**Premium**, *n.* : (۱) اِنعام ؛ صلہ ؛ عطیہ ؛ بخشش ؛ منافع (مثلاً *a. p. for good conduct*) - (۲) پریمیم ؛ وہ رقم جو بیمہ کرنے والے کو بطور بدل معاهدۂ بیمہ اوقات معین پر دی جاے - (۳) بڑھوتی ؛ بڑھوتری ؛ بیشی ؛ مزید نفع یا فائدہ ؛ خصوصاً زاید منافعہ جو کمپنی کے حصہ داروں کو ملے - (۴) انعام جو مزدوروں کو علاوہ اجرت کے دیا جاے - (۵) کوئی پیشہ سیکھنے کی فیس - (۶) بٹاون ؛ بٹا ؛ بھنوائی ؛ بدلوائی؛ وہ رقم ( بحساب فی صد ) جو زر کاغذی کو سکوں میں یا کسی زر کو اس سے اعلیٰ زر میں بدلوانے کے لئے زاید دینی پڑتی هے -

*at a p.* : (مجازاً) گراں قدر -

*put a p. on (fraud)*: (دغابازی کا)محرک هونا' ترغیب دینا .

*stand at a p.* : (حصص کا) بیشی پر هونا ؛ بڑھوتی پر هونا ؛ قیمت مساوات یا قیمت اجزاء سے زیادہ قیمت پر هونا -

**Premonition**, *n.* : (۱) پہلے سے خبردار کردینا ؛ پیش آگاهي ؛ پیش خبری - ( ۲ ) پیش اندیشگی ؛ پیش آگاهی ( مثلاً *to have a p. of disaster*) -

**premonitor**, *n.* : پہلے سے خبردار کرنے والا وغیرہ -

**premonitory**, *a.* : پیش آگاهی کرنے والا ؛ آگاهي بخش ( مثلاً *p. symptoms of disease*) -

**premonitorily**, *adv.* : پہلے سے خبردار کرتے هوے ؛ پیش آگاهانہ؛ پیش خبرانہ -

**Premonstratensian**, *a.* & *n.* پریمونٹری ؛ پریمونٹر (*Premontre*) واقع فرانس میں سنہ ۱۹۱۹ع میں قایم شدہ راهبوں کے سلسلے کا (رکن)؛ راهبہ جو ایسے راهبوں کے سلسلے کی رکن هو -

**Premorse**,*a.* (نباتیات' حیوانیات ) گزیدہ ؛ جس کا سرا مقطع هو-

**Prentice**, *n.* & *v. t.* : = Apprentice ( قدیم )

*p. hand* : دست مبتدی ؛ اناڑی هاتھ ؛ نا تجربکارانہ کوشش -

**prenticeship**,*n.*: = Apprenticeship (قدیم)

**Preoccupation**, *n.* : کسی کے لئے پہلے سے اچھا یا برا خیال رکھنا؛ کسی کے لئے پہلے سے سوء ظن یا حسن ظن رکھنا؛ تعصب؛ طرفداری - (۲) کسی جگہ کا قبضۂ پیشین ؛ پیشگی قبضہ - (۳) پیشہ یا شغل جو سب پیشوں یا شغلوں پر ترجیح پاتا هے(مثلاً *marrying and giving in marriage is now and alwyas has been the great p. of man and womankind*) - (۴) غرض؛ خیال میں غرق هونا ؛ دهن ؛ مشغولیت ذهن ؛ دور از نظر چیزوں کے خیالات میں محو هونا -

**Preoccupy**, *v. t.* : (۱) ( کسی اور کے ) پہلے قبضہ کرلینا ' قابض هوجانا ' اپنے تصرف میں لانا (اراضی وغیرہ) - (۲) (دماغ وغیرہ کو) محو خیال کرنا؛ خیال میں مصروف رکھنا؛ سوچ میں غرق کرنا -

**preoccupiedly**, *adv.* : دور از نظر چیزوں کے سوچ میں مصروف هوکر؛ بے خیالی سے وغیرہ -

**Prep**, *n.* : ( مکتبی عامیانہ ) تیاری (*preparation* کامخفف) -

**Preparation**, *n.* : (۱) تیار کرنا ؛ تیار هونا؛ ساز و سامان مهیا کرنا؛ تیاری ؛ آمادگی ؛ کمربندی ؛ مستعدی - (۲) بندوبست ؛ انتظام - (۳) ساز و سامان - (۴) اسباق درسی کی تیاری ( مخفف *prep*)- ( ۵ ) خاص طور پر تیار کردہ شے ( مثلاً دوا' غذا یا مرکب ) ( مثلاً *the p. of opium*) - ( ۶ ) ( موسیقی ) آغاز نغمۂ بے آهنگ (*discord*) -

*make pp. for*: تیاریاں کرنا ؛ تیاری کرنا ؛ انتظام کرنا -

**Preparative**, *a.* & *n.* : (۱) (صفت) = preparatory - (۲) ( اسم ) عمل جس سے تیاری کی جاے ؛ تیاری (۳) ( فوجی ' بحری ) بگل' دهل وغیرہ کے ذریعے یہ حکم کہ تیار هوجاؤ -

**preparatively**, *adv.* : بطور تیاری کے ؛ تیاری کرتے هوے -

**Preparatory**, *a* & *n.* : (۱) تیار کرنے والا ؛ تیاری کا؛ جس کے ذریعے (کسی کام وغیرہ کی ) تیاری هو - ( ۲ ) ابتدائی ؛ تعارفی؛ تمهیدی (*a p.stage, training*) - (۳) (*p. to*) ( بطور متعلق فعل) (کسی چیز سے) قبل' پیش-(۴) =p.school(دیکھو ذیل میں)-

*he was packing it up p. to sending it by post* : وہ اس کو ڈاک سے بھیجنے کے لئے پیک کر رها تھا -

*p. school* : مدرسہ جو لڑکوں یا لڑکیوں کو بڑے مدرسے میں یا پبلک اسکول میں بھیجنے کے لئے تیار کرے ؛ اعدادی مدرسہ -

**preparatorily**,*adv.* تیاری کے طور پر ؛ تمهیداً ؛ ( کسی چیز کے لئے) تیار هوکر -

**Prepare**, *v. t.* & *i* : ( ۱ ) ( کسی شخص یا چیز کو کسی کام کے لئے ) تیار کرنا ؛ مستعد کرنا ؛ آمادہ کرنا (۲) پکانا ؛ تیار کرنا ( کھانا وغیرہ )- (۳) (کسی شخص کو کوئی خبر یا اور کوئی چیز سننے کے لئے ) آمادہ کرنا یا تیار کرنا - (۴) ( سبق ' تقریر ' وعظ ' خطبہ وغیرہ ) پہلے هی سے مطالعہ وغیرہ کرکے تیار کرنا - ( ۵ ) (طالب علم وغیرہ کو) تعلیم دے کر (کالج یا کسی امتحان کے لئے) تیار کرنا - ( ۶ ) (کسی شخص کو ) تعلیم دے کر ( فوج وغیرہ کے لئے ) تیار کرنا - ( ۷ ) (کیمیائی مرکب ) تیار کرنا - (۸) ( موسیقی ) discord کا ( ایک خاص طور سے ) افتتاح کرنا - (۹) تیار کرنا؛ بنانا ؛ (نقشہ وغیرہ ) مرتب کرنا - (۱۰) قابل' لایق بنانا ؛ آراستہ کرنا - (۱۱) تیار هونا ؛ تیار هوجانا ؛ کمربستہ هونا؛ تیاریاں کرنا ؛ تیاری کرنا ؛ ساز و سامان مهیا کرنا ( مثلاً *p. for action,battle, p. for a surprise*) -

*be prepared* : تیار هونا ؛ کمر بستہ هونا ؛ آمادہ هونا ؛ ( کسی کام کے کرنے کو) راضی هونا -

**Prepay,** *v. t.*: (۱) (قیمت ' خرچ ' دام' اجرت محنتانہ وغیرہ) پہلے سے دینا؛ پیشگی دینا؛ پہلے سے ادا کرنا - (۲) (پارسل 'بہنگی کا محصول ڈاک) پیشگی ادا کرنا؛ (پارسل ' بہنگی کا) محصول ڈاک پیشگی دینا مثلاً ٹکٹ لگا کر -

**prepayable,** *a.*: قابل ادائے پیشگی؛ طالب ادائے پیشگی -

**prepayment,** *n.*: ادائے پیشگی -

**Prepense,** *a.*: بالعمد؛ ارادی؛ بالارادہ؛ بالقصد؛ پیشتر سے خیال کیا ہوا؛ پہلے سے سوچا ہوا -

*malice p.*: قصد ضرر رسانی -

*of malice p.*: ضرر رسانی کے قصد سے -

**prepensely,** *adv.*: عمداً؛ پہلے سےسوچ کر ' ٹھان کر-

**Preponderate,** *v. i.*: (۱) زیادہ بھاری ہونا؛ وزن میں زیادہ ہونا - (۲) از روئے عقل یا اخلاق زیادہ وقعت یا زیادہ اہم ہونا- (۳) تعداد ' مقدار میں زیادہ ہونا - (۴) خاص یا اہم یا مقدم جز ہونا-(۵)= predominate-(۶) (ترازوکےپلےکا)جھکنا-

*p. over*: زیادہ اقتدار رکھنا؛ تعداد یا مقدار میں زیادہ ہونا؛ اہمیت میں زیادہ ہونا -

**preponderance,** *n.*: زیادہ بھاری ہونا؛ زیادہ وقعت رکھنا؛ زیادہ اہم ہونا؛ تعداد میں زیادہ ہونا؛ زیادہ اقتدار رکھنا -

**preponderant,** *a.*: زیادہ بھاری؛ زیادہ وقعت رکھنے والا؛ زیادہ اہم؛ تعداد یا مقدار میں زیادہ؛ زیادہ اقتدار رکھنے والاوغیرہ-

**preponderantly,** *adv.*: متعلق فعل' صفت کے معنوں میں -

**Preposition,** *n.*: (صرف و نحو) حرف ربط؛ حرف جار -

**prepositional,** *a.*: ربطی؛ ربطیہ -

**prepositionally,** *a.*: حرف ربط کے ذریعے؛ بطور حرف ربط کے-

**Prepositive,** *a.*: (صرف ونحو) سابقی؛ وہ لفظ' جزو لفظ وغیرہ جو سابقے کے طور پر برتا جاسکے -

**Prepositor**: دیکھو Praepostor -

**Prepossess,** *v. t.*: (۱) (*p. with*) کسی خیال ' گمان وغیرہ کو (کسی شخص کے) دل میں ڈالنا - (۲) (خیال وغیرہ کا کسی شخص کے) دل میں بسانا - (۳) ایسا اثر ڈالنا جس سے کوئی (شخص کسی شخص یا چیز کی) طرف داری کرے یا (اس کی طرف) مائل ہو؛ (کسی کو کسی شخص یا چیز کا) پاس دار یا طرف دار کردینا - (۴) متعصب یا بدظن کردینا (ان معنوں میں کم استعمال ہوتا ھے)-

**prepossessing,** *a.*: دل کش؛ دل آویز؛ دل پسند؛ دلچسپ؛ مرغوب (مثلاً *his p. manners*) -

**prepossessingly,** *adv.*: دل کشی سے وغیرہ -

**prepossessingness,** *n.*: دل کشی وغیرہ -

**prepossession,** *n.*: (۱) سابق قبضہ - (۲) کسی خیال' گمان وغیرہ کا دل میں بس جانا - (۳) اچھا خیال؛ رغبت؛ میل؛ حسن ظن - (۴) بد ظنی؛ سوء ظن؛ تعصب-

**Preposterous,** *a.*: (اصلی معنی "معکوس" "منقلب" "اوندھا") خلاف فطرت؛ خلاف عقل؛ بعید از قیاس؛ لغو؛ نا معقول؛ بیہودہ؛ لچر -

**preposterously,** *adv.*: بیہودگی سے؛ مہمل طور پر؛ بے سر و پا طریقے سے؛ عبثاً وغیرہ -

**Prepotent,** *a.*: (۱) بہت قوی؛ زورآور یا مقتدر - (۲) دوسروں سے زیادہ قوی یا مقتدر؛ قوی تر - (۳) (حیاتیات) مولد قوی؛ (نر یا مادہ) جو اپنی نسل میں اپنی خصوصیات منتقل کرنے میں بمقابلہ یک دیگر زیادہ قوی ہو -

**prepotency, prepotence,** *nn.*: اسم' صفت کے معنوں میں-

**Pre-preference,** *a.*: (حصص ' دعاوی وغیرہ) قبل ترجیحی -

**Prepuce,** *n.*: گھونگھٹ؛ قلفہ؛ غلاف یا حشفہ کے اوپر کا چمڑا -

**preputial,** *a.*: گھونگھٹ کا؛ قلفی وغیرہ -

**Pre-Raphaelite,** *n.*: قبل رفائیلی؛ وہ صناع جو ایسے نمونے پیش کرتا ہو جو رفائیل کے زمانے سے پہلے رائج تھے -

*P. Brotherhood* (abbr. *P. R. B.*): انجمن قبل رفائیلی [یہ صناعان انگلستان کی ایک جماعت کا نام ھے جس میں ہولمین ھنٹ (Holman-Hunt)' ملائیس (Millais) اور ڈی' جی ' روزیٹی (D. G. Rossetti) شامل تھے]-

**pre-Raphael,** *a.*: قبل رفائیلی-

**Pre-Raphael(it)ism,** *n.*: قبل رفائلیت-

**Prerequisite,** *a.* & *n.*: (۱) جو بطور شرط اولین ضروری ہو؛ لازمی؛ ضروری - (۲) شرط اول؛ شرط لازمی؛ شرط پیشین (مثلاً *intelligence and industry are pp. to scholarship*)-

**Prerogative,** *n.* & *a.*: (۱) (نیز *royal p.*) اختیار شاہی؛ اختیار قطعی (از روے نظریہ بے روک اوربےقید اختیار شاہی)- (۲) کوئی خاص حق یا اختیار؛ حق مخصوص؛ امتیازی حق؛ استحقاق (مثلاً *freedom, an English subjects sole p.*) - (۳) فطری یا خدا کا دیا ہوا حق یا اختیار یا قابلیت (مثلاً *it is the p. of man to drink without thirst*) - (۴) (لغوی معنی) سب سے پہلے راے (*vote*) دینے کا حق (جو راے اس نیت سے دی جاے کہ بعد میں راے دینے والے پہلے راے دینے والے کی مطابقت کریں) - (۵) (صفت) جس کو کوئی حق یا اختیار ملا ہو؛ حق یافتہ؛ استحقاق یافتہ؛ جس سے کسی حق یا اختیار کی رو سے فائدہ اٹھایا جاے (مثلاً *a p. right*) - (۶) (تاریخ روما) جس کو سب سے اول راے دینے کا حق ہو -

*p. court*: اسقف اعظم کی عدالت جس کو پیشتر بمعاملۂ اہتمام ترکہ بعض اختیارات حاصل تھے -

*p. of mercy*: شاہی اختیاری معافی -

**Presage,** *n.*: (۱) فال؛ شگون - (۲) پیش اندیشگی؛ پیش خبری؛ وقت سے پہلے کسی آنے والے خطرے کا خیال پیدا ہونا؛ پیش آگہی (مثلاً *p. of storm, of coming disaster*)

**presageful,** *a.*: پر فال؛ پر از پیش اندیشگی وغیرہ

**Presage,** *v. t.*: (۱) پہلے سے خبر دینا؛ پیش آگاہی کرنا؛ فال ہونا؛ پہلے سے خبر دار کرنا؛ (کسی ہونے والی بات کی) علامت یا آثار ہونا؛ جھلک دکھانا - (۲) کسی ہونے والی بات پر دلالت کرنا (مثلاً *such ideas are held to p. insanity*)- (۳) (کسی شخص کا کسی امر کے متعلق) پیش گوئی کرنا - (۴) (کسی شخص کا کسی ہونے والی بات سے) پیش آگاہ ہونا؛ اس کو پہلے سے معلوم کرلینا -

**Presbyopia,** *n.*: درازنظری؛ دور نظری؛ بصرالشیوخ (ایک بیماری جس میں بڑھاپے کی وجہ سے بصارت میں فتور پیدا ہو جاتاھے اور دور کی چیزیں صاف اور قریب کی دھندلی دکھائی دیتی ہیں) -

**presbyopic,** *a.*: دراز نظر؛ بصرالشیوخ میں مبتلا؛ دور نظری کا-

**Presbyter**, *n.* : (۱) (کلیسائے قدیم کا) پریسبیٹر (منتظم پادری) - (۲) (اسقفی کلیسا کا) پریسبیٹر (دوسرے درجے کا پادری) - (۳) (پریسبیٹرین فرقے کا) بزرگ کلیسا ؛ ایلڈر ؛ عام پادری -

**presbyteral, presbyterial**, *aa.*: پریسبیٹری -

**presbyterate**, *n.*: (۱) پریسبیٹر کا عہدہ یا رتبہ - (۲) = presbytery -

**presbytership**, *n.* : پریسبیٹر کا عہدہ یا رتبہ -

**Presbyterian**, *a. & n.* : پریسبیٹرین ؛ عام پادریوں کی حکومت کلیسا کے طریق حکمرانی کا (پیرو) ؛ پریسبیٹرین مذہب کا رکن -

*United P. church* : [یہ اتحاد متحدہ کلیسائے پریسبیٹرین سنہ ۱۸۴۷ ع میں قائم ہوا اس کی رو سے کلیسائی سیسیشن اور ریلیف چرچ (*Secession & Relief churches*) متحد ہوگئے تھے ' اب یہ متحدہ کلیسائے آزاد اسکاچستان (*United Free church of Scotland*) کا جز بن گئے ہیں] -

*P. church* : کلیسائے پریسبیٹرین (وہ کلیسا جس کا نظام عام هم رتبہ پادریوں *presbyters* پر مبنی ہو) (بمقابلہ حکومت اسقفی) -

**Presbyterianism**, *n.*: طریق پریسبیٹرین ؛ نظام پریسبیٹرین -

**Presbyterianize**, *v. t.* : پریسبیٹرین بنانا -

**Presbytery**, *n.* : (۱) کلیسا کا آخری مشرقی حصہ - (۲) پریسبیٹر فرقے کے پادریوں کی جماعت ' خصوصاً وہ جو کسی ضلع میں بطور عدالت دینی کے کام کرے ؛ ضلع جس کا تعلق اس عدالت سے ہو -

**Prescient**, *a.* : پیش بین ؛ پیش داں ؛ اگم گیانی ؛ جس کو کسی چیز کا علم (واقفیت) پہلے سے ہو ؛ دور بین ؛ دور اندیش -

**prescience**, *n.* : پیش بینی ؛ پیش دانی ؛ ہونے والی چیز کا پہلے سے علم -

**presciently**, *adv.* : پیش بینی سے ؛ پیش دانی سے ؛ دور اندیشی سے وغیرہ -

**Prescind**, *v. t. & i.*: (۱) (کسی جز و کو کل میں سے) کاٹ ڈالنا ؛ قطع کرنا خصوصاً قبل از وقت یا بے ربط طور پر یا دفعتاً - (۲) (*p. from*) خارج از خیال کرنا ؛ توجہ اٹھالینا -

**Prescribe**, *v. t. & i.* : (۱) حتماً تجویز کرنا (مثلاً *do not p. to me what I am to do*) - (۲) ہدایت کرنا ؛ حکم دینا (مثلاً *the law prescribes what should be done*) - (۳) (مریض کے لیے دوا وغیرہ) بتانا یا تجویز کرنا ؛ نسخہ تجویز کرنا (نیز مجازاً) ؛ نسخہ لکھنا - (۴) بر بنائے آمد و شد یا تصرف قدیم دعویٰ کرنا -

**Prescript**, *n.* : فرمان ؛ ہدایت ؛ حکم ؛ قانون ؛ آئین -

**Prescription**, *n.*: (۱) ہدایت کرنا ؛ ہدایت ؛ حتماً تجویز کرنا ؛ حکم دینا - (۲) تجویز کردہ شے - (۳) نسخہ - (۴) (قانون) (positive p. یا p.) قدامت ؛ آمد و شد ؛ حق جو آمد و شد یا تصرف کی بنا پر حاصل ہو ؛ حق قدامت ؛ حق بذریعۂ قبضہ و تصرف قدیم ؛ دعویٰ بر بنائے حق مذکور - (۵) دستور قدیم ؛ رواج قدیم ؛ رسم قدیم - (۶) حق بربنائے تصرف قدیم -

*negative p.*: وہ مدت جس کے اندر دعویٰ یا مقدمہ پیش کیا جاسکے -

*positive p.* : = prescription معنی نمبر ۴

**Presence**, *n.* : (۱) حاضر باشی ؛ حاضری ؛ موجودگی (مثلاً *your p. is requested, in the p. of a large audience*) - (۲) جائے موجودگی ؛ جائے حاضری ؛ جلاب ؛ حضور (مثلاً *admitted to their p.*) - (۳) (*the p.*) کسی امیر یا شاہی خاندان کے شخص کے حضور میں شاہی آداب یا دیگر مراسم بجالانے کے لیے حاضر خدمت رہنا (مثلاً *he remained in, retired from the p.*) - (۴) وضع ؛ طور طریق ؛ انداز ؛ روش ؛ وضع قطع ؛ صورت (مثلاً *of dignifed, noble, poor, p.*) -

*p.-chamber*: شاہی ملاقات گاہ ؛ ملاقات کا کمرا ؛ دیوان خانۂ شاہی -

*p. of mind* : اوسان ؛ حواس کا بجا رکھنا ؛ ناگہانی آفت یا پر خطر صورت حال میں نہ گھبرانا اور اوسان قایم رکھنا ؛ استقلال طبع ؛ قایم مزاجی -

*real p.* : دیکھو real -

*the p.* : = presence معنی نمبر ۳

**Present**, *a.* : (۱) حاضر ؛ حاضر باش ؛ موجود - (۲) موجودہ ؛ یہ ؛ اس ؛ زیر تجویز ؛ جز آگے یا پیش ہو - (۳) (قدیم) جب چاہو تب مل سکنے والی ؛ مدد کے لیے تیار - (۴) موجودہ ؛ جو اس وقت ہو یا جاری ہو یا ہورہا ہو ؛ حال کا ؛ اس وقت کا ؛ حالیہ ؛ اب کا ؛ حاضرہ -

*a p. help in trouble*: مشکل میں جب چاہو تب ملنے والی مدد -

*p.-tense* : (صرف ونحو) حال ؛ زمانۂ حال -

*p. to one's mind*: جس کی یاد تازہ ہو ؛ دل میں ' ذہن میں موجود -

*the p. cabinet* : موجودہ کیبنٹ (مجلس وزراء) -

*the p. company*: حاضرین ؛ جو ابھی (یہاں) حاضر ہیں ؛ یہ جماعت -

*the p. volume* : کتاب ھذا (یہ کتاب جو آپ پڑھ رہے ہیں یا جو زیر تبصرہ ھے) -

*the p. worth of* : (کسی رقم کی) موجودہ قیمت (رقم جو جو آئندہ کسی مقررہ وقت پر مع سود کے واجب الادا ہو اس کی قیمت حالیہ) -

*the p. writer* : میں ؛ راقم (اس کتاب یا مضمون وغیرہ کا لکھنے والا) -

**Present**, *n.* : (۱) حال ؛ زمانۂ حال ؛ موجودہ وقت - (۲) = p. tense -

*at p.* : فی الحال ؛ اس وقت ؛ آج کل ؛ ان دنوں (مثلاً *I do not want any more at p., he is at p. in England*) -

*by these pp.* : (قانون) اس تحریر کی رو سے ؛ اس دستاویز کی رو سے (ان الفاظ سے حوالہ خود اس دستاویز کا دیا جاتا ھے جو زیر تحریر ہو ' معمولی طور پر دستاویزات بزبان انگریزی ان الفاظ سے شروع ہوتے ہیں (مثلاً *know all men by these pp.*) اس تحریر کی رو سے سب پر واضح ہو کہ) -

*for the p.* : (۱) فی الحال ؛ آج کل چند روز کے لئے (مثلاً *I am staying in the country for the p.*) - (۲) ابھی کے لئے (مثلاً *this will suffice for the p.*) -

**Present**, *n.* : تحفہ ؛ عطیہ ؛ ہدیہ ؛ بخشش ؛ نذر ؛ سوغات ؛ بھینٹ ؛ پیش کش -

**Present**, *v. t. & i. & n.* : (۱) (کسی شخص کو دوسرے سے) ملانا ؛ ملاقات کرانا ؛ تعارف کرانا - (۲) (کسی کا) دربار میں بادشاہ سے رسماً تعارف کرانا (مثلاً *she was presented last year*) - (۳) پیش کرنا ؛ حاضر کرنا - (۴) (تھیٹر کے منیجر کا کسی ایکٹر کو کسی کھیل میں) پیش کرنا (مثلاً *p. an unknown actor*) ؛

( تماشا ) پیش کرنا ( مثلاً *to p. a new play* ) - ( ٥ ) اسقف سے ( کلیسائی وقف یا جاگیر پر ) تقرر کے لئے ( کسی پادری کی ) سفارش کرنا - ( ٦ ) پیش کرنا؛ دکھانا؛ ظاهر کرنا - ( ٧ ) (فوج) ( اسلحۂ آتشیں کو ) سلامی اتارنے کے طور پر پکڑنا - ( ٨ ) ( کسی خیال وغیرہ کا ) آنا؛ پیدا هونا - ( ٩ ) ( قانون ) حسب ضابطہ اطلاع کردینا ( کسی حاکم عدالت وغیرہ کو کسی جرم کی ) ؛ پیش کرنا ( استغاثہ ' نالش وغیرہ ) ؛ (عرضی) گزراننا - ( ١٠ ) ( بندوق وغیرہ ) جهکانا یا چهتیانا؛ شست باندهنا (مثلاً *to p. a revolver at one's head* ) - ( ١١ ) ( کسی کو کوئی چیز ) بطور تحفہ ' هدیہ ' بهینٹ وغیرہ کے دینا؛ نذر کرنا؛ بخشش دینا ( مثلاً *p. a person with ten rupees* ) - ( ١٢ ) ( آداب ' تسلیمات ' سلام وغیرہ ) کهنا' بهیجنا ( مثلاً *p. one's compliments, best regards* ) - ( ١٣ ) ( بل ' چک ' وغیرہ ) پیش کرنا ( سکارنے یا ادا کرنے کی غرض سے ) - ( ١٤ ) بخشش کرنا؛ دینا۔ (١٥) (اسم) ( خصوصاً بندوق وغیرہ ) جهکانا یا چهتیانا؛ چهتیاتے وقت بندوق پکڑنے کا طرز؛ سلامی کے وقت بندوق پکڑنے کا طرز - (فوجی) چهتیاؤ ( بندوق وغیرہ سے شست باندهنے کا حکم ) *p. !* :-

*p. an appearance(of)* : نظر آنا (مثلاً *the rock presented a rugged appearance* ) -

*p. oneself* : ( ١ ) اپنے تئیں پیش کرنا ( مثلاً *to p. oneself for an examination* امتحان میں بیٹهنا ) - ( ٢ ) اپنے تئیں حاضر کرنا ' جانا ( مثلاً *p. oneself at a meeting* ) -

*this case presents great difficulties* : یہ معاملہ بڑی مشکلات پیش کرتا هے؛ اس معاملے میں بڑی مشکلات هیں -

**Presentable**, *a.* : خوش وضع؛ اچهی وضع قطع کا؛ پیش کرنے کے قابل؛ قابل تعارت؛ قابل مجلس؛ شائستہ؛ قابل نذرانہ؛ لایق تحفہ؛ جو دیکهنے میں اچها ' مناسب اور معقول معلوم هو-

**presentability**, *n.* : اسم' صفت کے معنوں میں -

**presentably**, *adv.* : متعلق فعل' صفت کے معنوں میں -

**Presentation**, *n.* : ( ١ ) اسم' فعل ( present ) کے معنوں میں - ( ٢ ) دکهانا؛ ظاهر کرنا؛ اظهار؛ نمائش - ( ٣ ) تمثیل نمائی؛ ناٹک پیش کرنا - ( ٤ ) شاهی دربار میں حسب رسم ( کسی کا ) تعارت - (٥) ( مابعدالطبیعیات ) علم حضوری؛ احضار -

*p. copy of a book* : کسی تصنیف کا نسخہ جو مصنف کی طرف سے کسی کو بطور پیش کش دیا جائے؛ نسخۂ پیشکشی؛ نسخۂ نذر؛ نسخۂ تهدیہ؛ تحفے کا نسخہ -

**presentational**, *a.* : علم حضوری کا یا اس کے متعلق یا اس کی نوع کا -

**Presentationism**, *n.* : ( مابعد الطبیعیات ) نظریۂ عام حضوری -

**presentation(al)ist**, *nn.* : اس نظریہ کا قایل یا پیرو -

**Presentative**, *a.* : ( ١ ) ( وہ کلیسائی وقف ' جاگیر ' وظیفہ ) جس کے لئے کسی پادری کے پیش کرنے کا سر پرست کو حق هو- ( ٢ ) دماغ میں کوئی خیال لانے والا- ( ٣ ) ( مابعدالطبیعیات ) علم حضوری کا؛ عام حضوری کی نوعیت کا -

**Presentee**, *n.* : ( ١ ) پادری جو کلیسائی وقف یا وظیفہ کے لئے پیش کیا جائے - ( ٢ ) شخص جس کے کسی عهدے پر تقرر کرنے کی فرمایش کی گئی هو - ( ٣ ) شخص جس کا دربار شاهی میں تعارت هوا هو- (٤) شخص جس کو کوئی انعام' تحفہ وغیرہ دیا گیا هو-

**Presentient**, *a.* : جس کو ( هونے والے واقعات کی ) پہلے سے خبر هو؛ پہلے سے معلوم کرنے والا؛ پیش آگاہ -

**Presentiment**, *n.* : آنے والے واقعات کا پہلے سے خیال پیدا هوجانا؛ کسی امر کے وقوع کا پہلے سے دل میں اندیشہ پیدا هوجانا؛ آنے والی آفت یا مصیبت کا پہلے سے اندیشہ؛ پیش اندیشگی؛ ماتها ٹهنکنا -

**Presentive**, *a.* : ( لفظ ) جو کسی شے کا یا تصور کو فوراً ذهن کے سامنے پیش کر دیتا هے ( ضد symbolic ) -

**Presently**, *adv.* : جلدی؛ تهوڑی دیر میں؛ تهوڑی سی دیر میں؛ ذرا سی دیر میں؛ تهوڑی دیر بعد؛ ( قدیم ) بطور نتیجۂ بلاواسطہ یا نتیجۂ براہ راست؛ لازمی طور پر (مثلاً *does not presently follow that he knew* ) -

**Presentment**, *n.* : (١) (قانون) بڑی جوری کی اپنے امر کی نسبت رپورٹ جس کا اس کو علم هو؛ جوری کا اس امر کے متعلق حلفیہ بیان - (٢) اسقف یا نایب اسقف کے حضور میں برقت معائنۂ معاملات کلیسا کسی جرم کے متعلق استغاثہ پیش کرنا - (٣) ناٹک؛ تمثیل؛ تمثیلی تماشا - ( ٤ ) تصویر؛ صورت؛ خاکہ؛ نقشہ - (٥) بیان؛ اظهار - (٦) پیش کرنے کا انداز؛ انداز ادا؛ طرز ادا؛ انداز اظهار؛ طرز نمائش -

**Preservation**, *n.* : بچانا؛ حفاظت کرنا؛ محافظت کرنا؛ بچنا؛ بچا رهنا؛ حفاظت؛ محافظت؛ تحفظ؛ بچاؤ؛ نگهداشت؛ ٹوٹنے؛ پهوٹنے' سڑنے' گلنے یا کسی اور طرح بگڑنے سے محفوظ رکهنا؛ اس طرح سے محفوظ رهنا؛ اس طرح محفوظ یا غیر محفوظ رهنے کی حالت؛ حالت تحفظ ( مثلاً *eggs in a good or ill state of preservation* ) -

**Preservative**, *a. & n.* : (١) بچانے والی (چیز)؛ تحفظی؛ جو دوسری شے کو بگڑنے نہ دے' نقصان نہ هونے دے - (٢) تحفظی (کارروائی)-(٣) (کیمیاوی شے) جو اشیائے خوردنی کو بگڑنے نہ دے -

**Preserve**, *n.* : (١) رب؛ جام؛ مربا؛ اچار - (٢) محفوظ شکار گاہ - (٣)دریا وغیرہ کا وہ حصہ جو مچهلی کے شکار کے واسطے محفوظ کیا گیا هو؛ محفوظ ماهی گاہ- (٤)(جمع) گردعینک(گرد سے بچانے والی)؛ بڑا چشمہ-

**Preserve**, *v. t.* : (١) (زیاں و ضرر سے ) محفوظ رکهنا؛ بچانا؛ صحیح و سالم رکهنا- (٢) (نام' یاد وغیرہ) زندہ رکهنا؛ بر قرار رکهنا؛ قایم رکهنا - (٣) (صورت حال) بر قرار رکهنا؛ قایم رکهنا- (٤) مربا ڈالنا؛ اچار ڈالنا - (٥) کیمیاوی اشیاء کے ذریعے ( کسی چیز کو ) گلنے سڑنے سے محفوظ رکهنا؛ بگڑنے نہ دینا- (٦) (شکار گاہ کے جانوروں یا شکار گاہ یا دریا کو ) اپنے تصرت کے لئے محفوظ رکهنا -

*a well p. reserved old man* : ایسا بوڑها جس میں بڑهاپے کے آثار کم هوں -

**preservable**, *a.* : تحفظ پذیر؛ جس کی ضرر سے یا بگڑنے یا سڑنے گلنے سے حفاظت هوسکے -

**preserver**, *n.* : (١) ( اسم' فعل کے معنوں میں )- (٢) بچانے والا؛ محافظ؛ نگهبان - (٣) محافظ شکار؛ رکهوالا -

**President**, *n.* : (١) صدر؛ صدرنشین؛ میر مجلس- (٢) صدرمدرسہ؛ صدرکالج؛ پرنسپل - (٣) صدر اکادمیہ؛ میر اکادمیہ؛ کسی مجلس علمی یا ادبی کا صدر - (٤) (امریکا) صدر بنک - (٥) صدر مجلس شوری - (٦) ( امریکہ اور دیگر جمهوری حکومتوں میں ) منتخب شدہ صدر جمهوریت - (٧) (تاریخ) حاکم صوبہ؛ والیٔ صوبہ -

*President of the Board of Agriculture* :- صدر مجلس زراعت

*President of the Board of Trade* : - صدر مجلس تجارت

*Lord President of the Council* : صدر مستشارشاهی؛ پریوی کونسل کا صدرنشین لارڈ -

**presidential**, *a.* : صدارتی -

**presidentially**, *adv.* : بحیثیت صدر -

**presidentship**, *n.* : صدارت -

**Presidentess**, *n.* : (۱) صدرنشینہ - (۲) خاتون صدرنشین ؛ زوجۂ صدر نشین -

**Presidiary**, *a.* : قلعے کی فوج کے متعلق -

Presidio, *n.* : ( هسپانیہ اور هسپانی امریکہ میں) قلعہ ؛ کرت ؛ گڑہ ؛ گڑھی ؛ گڑہ نگر -

**Press**, *n.* : (۱) بھیڑ ؛ بھیڑ بھاڑ؛ هجوم و اژدهام- (۲) (لڑائی میں) دھکاپیل ؛ ریل پیل ؛ روندن - (۳) کش مکش ؛ کشاکش ؛ دباؤ ؛ داب ؛ زور - (۴) اضطرار ؛ کھچاوٹ ؛ گڑ بڑ - (۵) شکنجہ؛ دبانے کی کل ؛ دبانے کا پیچ ؛ دبانے کی مشین ( کو لھو) - (۶) چاپ خانہ ؛ مطبع ؛ چھاپہ خانہ - (۷) چھاپنے کی مشین ؛ چھپائی کی کل - (۸) خانہ دار الماری ؛ دیواری الماری -

*come, go, send, to (the) p.*: مطبع میں (برائے طباعت) آنا ؛ جانا ؛ بھیجنا -

*correct the p.* : چھپائی کی غلطیاں درست کرنا ؛ طباعت کی غلطیاں ٹھیک کرنا -

*favourably noticed by the p.* : اخباروں نے اس کے موافق رائے ظاهر کی هے؛ اخبارات نےاس کو استحسان کی نظروں سےدیکھاهے-

*freedom of the p.* : آزادی و اشاعت بلا احتساب ؛ آزادی اخبارات ؛ آزادیء مطابع ؛ آزادیء مطبع-

*in the p.* : مطبع میں؛ زیر مطبع ؛ زیر طباعت -

*p.-box* : نامہ نگاروں کی نشست -

*p. campaign* : صحافتی مضمون بازی ؛ اخباری جد و جهد ؛ اخباری مضامین کے ذریعے مقصد بر آری کی کوشش -

*p. cutting*: اخبار کا تراشہ -

*p.-gallery* : دارالعوام میں نامہ نگاروں کے بیٹھنے کی جگہ ؛ نامہ نگاروں کی گیلری -

*p.-mark*: نمبر اور نام کتاب؛ وہ نمبر اور نام جس سے معلوم هوتا هےکہ کتب خانے میں اس نام اور نمبر کی کتاب کہاں ملیگی -

*pressman* : (۱) نامہ نگار ؛ جریدہ نگار ؛ روز نامہ نگار؛ اخبار نویس - (۲) چھاپنے والا ؛ مطبع کا مستری-

*p. of canvas* : پال کا دباؤ ؛ پال کا تناؤ

*p. of sail* : (جهازی) بادبان کا دباؤ ؛ بادبان کا تناؤ -

*p. stunt* : صحافتی کرشمہ ؛ اخباری چال ؛ اخباری شوشہ-

*printing -p.* : مطبع؛ چھاپ خانہ-

*the gutter p.* : ٹٹ پونجیے اخبارات ؛ ادنیٰ مذاق کے اخبارات -

*the p.* : (۱) اخبارات؛ صحافت- (۲) صنعت طباعت؛ فن طباعت -

*the yellow p.* : مطبع اصفر؛ مطابع اصفر ؛ زرد اخبارات ؛ هیجانی اخبارات؛ هیجان خیز اخبارات -

*they have a good p.* : ان کے هاں فن صحافت کی حالت اچھی هے -

**Press**, *v. t. & i.*: (۱) دبانا ؛ دباؤ ڈالنا ؛ کسنا (کسی چیز کو) - (۲) کسی چیز کو دبا کر اوپر نیچے کھسکانا - (۳) دبانا ؛ بھینچنا ؛ چمٹانا - (۴) زور ڈالنا ؛ دبانا ( کسی چیز کا ) - (۵) نچوڑنا ؛ رس نکالنا ؛ عرق نکالنا ؛ تیل نکالنا ؛ پیلنا - (۶) شکنجے میں کسنا ؛ کسی چیز کو دبا کر هموار کردینا ؛ بل نکال دینا - (۷) دباؤ ڈالنا ؛ دبانا ( دشمن یا فوج کا ) - (۸) دماغ پر بار هونا ؛ باعث تردد هونا - (۹) ضروری هونا ؛ فوری کار روائی چاهنا - (۱۰) منت کرنا ؛ سماجت کرنا؛ خوشامدکرنا - (۱۱) مُصر هونا ؛ بضد هونا - (۱۲) مجبور کرنا ؛ اصرار کرنا ؛ تقاضا کرنا؛ شدید مطالبہ کرنا - (۱۳) هجوم کرنا ؛ بھیڑ لگ جانا - (۱۴) جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ سرعت کرنا ؛ (*p. on, forward*) پیچھے پڑ جانا ؛ آگے چلنا ؛ آگے بڑھنا -

*p. the button* : بٹن دبانا ؛ بجلی کھولنا ؛ ( مجازاً ) ابتدائی قطعی کار روائی کرنا -

*time presses* : وقت مقتضی هے ؛ وقت کا تقاضا هے -

**pressed**, *p. p.*: نچوڑا هوا ؛ دبایا هوا ؛ مجبور وغیرہ-

**Press**, *v. t.& n.* : (۱) ( تاریخ ) جبری بھرتی خدمت؛ جبری فوجی ملازمت ( شاذ ) - (۲) جبر کرنا ؛ مجبور کرنا ( کسی شخص کو فوجی یا بحری خدمت کے لیے ) ؛ ( خصوصاً ) کسی کو کسی خدمت کے لیے مجبور کرنا ؛ کسی پر کسی کام کے لیے جبر کرنا ؛ شاهی یا پبلک استعمال کے لیے لے لینا ( گھوڑوں ، کشتیوں وغیرہ کا ) ؛ بیگار میں پکڑنا -

*p.-gang* : بحری بھرتی کرنے والی جماعت -

**Pressing**, *a.*: (۱) تاکیدی ؛ شدید؛ ضروری - (۲) مُصر؛ بضد -

*p. danger* : شدید خطرہ ؛ اشد خطرہ ؛ سخت خطرہ -

*p. invitation* : تاکیدی دعوت -

*p. need* : اشد ضرورت ؛ سخت ضرورت -

**pressingly**, *adv.*: تاکیداً ؛ بضد ؛ بہ جد و کد -

**Pressure**, *n.* : (۱) دباؤ ؛ داب ؛ زور - (۲) دباؤ کی مقدار - (۳) تنگی ؛ مصیبت ؛ سختی ؛ تکلیف - (۴) جبر ؛ زبردستی - (۵) تاکید ؛ تاکید شدید ؛ اهمیت ؛ دباؤ - (۶) داب ؛ ناجائز داب ؛ مجبوری ؛ جبر ؛ مجبور کُن اثر -

*atmospheric p.*: کرۂ هوائی کا دباؤ -

*blood -p.*: خون کا دباؤ ( رگوں میں) -

*financial p.*: مالی دباؤ ؛ اقتصادی دباؤ ؛ مالی مشکل -

*high p.*: اعلیٰ دباؤ ؛ زیادہ دباؤ ؛ ( مجازاً ) بہت تیزی ؛ پھرتی ؛ سرگرمی ( مثلاً *working at high p.* ) -

*low p.*: ادنیٰ دباؤ ؛ کم دباؤ -

**Prester John**, *n.*: پریسٹر جان ؛ یہ ایک فرضی بادشاہ اور پادری هے جو از منۂ وسطیٰ میں حبش یا کسی دور مشرقی مُلک کا فرماں روا تھا -

**Prestidigitator**, *n.*: شعبدہ باز ؛ بازی گر ؛ ٹھگ ہاتھ -

**prestidigitation**, *n.* : ہاتھ کی صفائی ؛ شعبدہ بازی ؛ بازی گری ؛ نظر بندی -

**Prestige**, *n.*: شهرت ؛ ناموری ؛ اثر ؛ نفوذ ؛ سطوت -

*Prestissimo*, *a., adv. & n.*: ( موسیقی ) (۱) بهت تیز حرکت ؛ تیز رفتار لے - (۲) بہت تیز ( لے ) - (۳) بہت تیزی سے -

*Presto*, *a. adv. & n.*: (۱) ( موسیقی ) تیز حرکت؛ تیز رفتار ؛ چلتی لے - (۲) تیز ؛ چلتی ( لے ) - (۳) تیز ؛ تیزی سے ؛ چلتی لے میں -

**Presto**, *adv., & a.*: (۱) تیز ؛ شعبدہ بازانہ - (۲) ( فن شعبدہ

بازی میں ) جلدی ' تیزی ' شتابی ' پھرتی سے -

*hey p. pass!* : ھاں شتاب ؛ ھاں جلدی گزر جاؤ !

**Presume**, *v. t. & i.* : (۱) فرض کرنا ؛ قیاس کرنا ؛ ماننا ( فرضی طور پر)- (۲) زعم کرنا ؛ فخر کرنا- (۳)جرأت کرنا؛ جسارت کرنا-

*p. up(on)* : ( کسی شخص کی نیک نیتی یا شناسائی سے ) فائدہ اٹھانا ؛ ( کسی شخص کی نیک دلی یا شناسائی کا ) ناجائز استعمال کرنا -

**presumable**, *a.*: قابل قیاس ؛ لایق قیاس ؛ لایق گمان ؛ قابل خیال؛ ممکن ؛ ممکن القیاس -

**presumably**, *adv.*: قیاساً؛ قیاس کے طور پر ؛ از راہ قیاس -

**presumedly**, *adv.*: قیاساً ؛ از روئے قیاس -

**presumingly**, *adv.*: بلا اجازت ؛ از روئے جسارت ؛ از راہ شوخی -

**Presumption**, *n.*: (۱) غرور ؛ گستاخی ؛ شوخ چشمی؛ جسارت - (۲)احتمال؛ فرض؛قیاس؛گمان؛ خیال(مثلاً *this is a mere p.*)- (۳) شے مفروضہ ؛ احتمالی یا قیاسی شے - (۴) وجہٗ قیاس ؛ بنائے قیاس ؛ وجہٗ احتمال ( مثلاً *there is a strong p. against its authenticity*)-

*p. of fact* : ( قانون ) واقعات معلومہ سے استنباط واقعہ ؛ قیاس واقعاتی ؛ واقعاتی قیاس -

*p. of law* : (۱) قیاس قانونی ؛ قانونی قیاس ؛ یہ قیاس کہ شے مبینہ درست ھے جب تک اس کے خلاف ثابت نہ ھو جائے - (۲) استنباط قانون قابل اطلاق بہ حالات مخصوصہ -

**Presumptive**, *a.*: قرائینی؛ قیاسی ؛ احتمالی؛ فرضی -

*p. evidence* : قیاسی شہادت ؛ قرائینی شہادت -

*heir p.* : وارث قیاسی ؛ وارث فرضی ( بمقابلہ وارث حقیقی ) ؛ وہ شخص جو اس صورت میں وارث ھو جب کہ کوئی اور قریب تر وارث پیدا نہ ھو -

**presumptively**, *adv.*: قیاساً ؛ ظناً -

**Presumptuous**, *a.*: گستاخ ؛ شوخ چشم ؛ متکبر ؛ بیباک -

**presumptuously**, *adv.*: بے باکانہ؛ بے ادبانہ؛ گستاخانہ -

**presumptuousness**,*n.*: بےباکی؛گستاخی؛ شوخ چشمی؛تکبر-

**Presuppose**, *v. t* : (۱) قبل از قبل فرض کرلینا؛ پہلے سے فرض کرنا ؛ پیش قیاسی کرنا- (۲)مضمر ھونا؛ مستلزم ھونا؛ لازم آنا؛ دلالت کرنا-

**Presupposition**, *n.*: (۱) پیش فرضی ؛ قبل از قبل قیاس کرنا - (۲) قیاس قبل از قبل ؛ مفروضۂ اولین -

**Pretence**, *n.* : (۱) تصنع ؛ نمود ؛ نمائیش - (۲) ادعا ؛ دعوائے باطل - (۳) حیلہ ؛ بہانا ؛ دغا ؛ فریب -

**Pretend**, *v. t. & i.*: (۱) بننا ؛ ظاھر کرنا ؛ دکھلانا - (۲) جھوٹ موٹ بننا ؛ روپ بھرنا ؛ بننا ( تماشے میں ) - (۳) بہانہ کرنا ؛ بھگل کا ٹھنا ؛ بن جانا ( بیمار وغیرہ ) - (۴) دعوائے باطل کرنا ؛ جھوٹا ادعا کرنا ؛ مدعی ھونا - (۵) جسارت کرنا ؛ مدعی بننا - (۶) دعوی دار ھونا : حق جتانا - (۷) شادی کی آرزو رکھنا(مثلاً *to p. to the hand of a lady in marriage*)-

**pretendedly**,*adv.*: ظاھرداری سے؛ ریاکاری سے؛ حیلے سے؛ بہانے سے-

**Pretender**,*n*: جھوٹا مدعی ؛ جھوٹا دعوی دار -

*Old Pretender* : "بڑا مدعی و تخت" یعنی جیمز ثانی کا بیٹا جس نے تخت انگلستان کا دعوی کیا تھا -

*Young Pretender*: "چھوٹا مدعئی تخت' یعنی جیمز ثانی کا پوتا جو تخت انگلستان کا دعوی دار تھا -

**pretendership**, *n.*: ادعائے باطل ؛ جھوٹی مدعیت -

**Pretension**,*n.*: (۱) دعوی؛ ادعا -(۲) سچا دعوی ؛حق بجانب دعوی (مثلاً *he has pp. to the name*)-(۳) ریاکاری ؛ تصنع؛ ڈینگ -

**Pretentious**, *a.*: (۱) خواہ مخواہ ادعا رکھنے والا ؛ ادعائی ؛ مصنوعی - (۲) نمائشی ؛ نمودیا ؛ ڈینگیا ؛ بڑہ بڑہ کے باتیں بنانےوالا-

**pretentiously**,*adv.*: از روے فخر و مباھات؛ ازراہ ریا و نمائش-

**pretentiousness**, *n.* : ریا کاری؛ تصنع ؛ ڈینگ ؛ بڑہ بڑہ کے باتیں بنانا -

**Preter-** : سابقہ ھے جو لاطینی زبان کے لفظ praeter سے نکلا ھے ' جس کے معنی ھیں " گزشتہ " " ماضی " " بعید " " ورای " " ماوری " " پرے " دور " " زیادہ " وغیرہ جن الفاظ میں یہ سابقہ آتا ھے ان میں یہ معنی پیدا کردیتا ھے ' مثلاً :-

*preter-canine* : فوق کلبی ؛ ورائے کلبی ؛ کتوں سے بہت زیادہ-

*preter-human* : ورائے انسانی ؛ فوق انسانی -

*preter-natural* : مافوق طبیعت؛ مافوق فطرت؛ بعید از فطرت-

*preter-naturally*: مافوق فطرت انداز سے؛ ماورائے فطرت طریق سے-

*preter-naturalism* : فوق طبعی مذھب یا عقیدہ -

*preter-sensual*: فوق حسی؛ ورائے حواس -

**Preterite, Preterit**, *a. & n.* : (۱) (صرف و نحو) ماضی؛ زمانۂ ماضی مطلق؛ زمانۂ گزشتہ -(۲)(استہزائیہ) پارینہ ؛ دقیانوسی -

*p. tense* : ( صرف و نحو ) زمانۂ ماضی -

*p. present tense* : زمانہ جو پہلے ماضی کا صیغہ تھا لیکن اب حال سمجھا جاتا ھے ( مثلاً *can, may, shall*) -

**preteriteness**, *n.*: ماضیت ؛ ماضی پن -

**Preterition**, *n.* : (۱) ترک ؛ سہو ؛ فروگزاشت ؛ اھمال ؛ غفلت ؛ بے احتیاطی- (۲) نظر اندازی ؛ بے توجہی-(۳) ( دینیات ) موت؛ وفات ( ایسے لوگوں کے لئے استعمال ھوتا ھے جو برگزیدہ ھوں )-

**Pretermit**, *v. t.* : (۱) ( کسی واقعے کا بیان کرنا وغیرہ ) بھول جانا؛ چھوڑدینا - (۲) بھول جانا ؛ چھوڑ جانا ؛ غفلت کرنا ؛ کوتاھی کرنا ( کسی کام کے کرنے میں ) - (۳) ( غلط استعمال) ترک کرنا؛ چھوڑ دینا -

**pretermission**, *n.* : ترک؛ فروگزاشت ؛ اھمال؛ بھول

**Pretext**, *n.* : عذر ؛ حیلہ؛ بہانہ ( مثلاً *on, upon, under, the pretext* اس بہانے سے؛ یہ عذر رکھہ کر ) -

**Pretext**, *v. t.*: عذر کرنا ؛ بہانہ کرنا -

**Pretone**, *n.* : وہ مقطعہ (syllable) یا حرف علت جو مقطعہ موکدہ سے قبل آئے؛ ماقبل موکدہ -

**pretonic**, *a.*: متعلق بہ ماقبل موکدہ -

**Pretor**: دیکھو praetor -

**Prettify**, *v. t.* : حسین بنا کر دکھانا؛ خوبصورت بناکر پیش کرنا -

**Prettily** *adv.* : (۱) خوبی سے ؛ حسن و خوبی سے؛ خوش اسلوبی سے ؛ خوبصورتی سے - (۲) (تربیت اطفال کے متعلق ) خوبی سے؛ قاعدے سے ( مثلاً *eat, ask, behave, p.*) -

**Prettiness**,*n.* : (۱) حسن ؛ خوبصورتی ( نزاکت لئے ھوئے ) - (۲ ) خوبصورت شے ؛ عمدہ شے ؛ حسین شے ( زیور وغیرہ ) - (۳) (ادبیات' فنون لطیفہ میں) نزاکت؛ نازک ادائی (شائبۂ تصنع

کے ساتھہ ) -

**prettyism**, *n.*: نزاکت نمائی؛ خواہ‌مخواہ نازک بننا یانزاکت پیدا کرنا ؛ زبر دستی کی نزاکت -

**Pretty**, *a.* & *adv.*: ( ا ) ( عورت یا بچے کے لئے ) حسین و نازک ؛ موھنی ؛ گڑیا سا ' بھولا سا یا بھولی سی ( صورت ) - ( ۲ ) نفیس ؛ عمدہ ؛ پاکیزہ ؛ دل کش - (۳) اچھا ؛ خوب ؛ عمدہ - (۳) ( قدیم ) فربہ ؛ موٹا تازہ ؛ لحیم شحیم - (۵) (قدیم) معتدبہ ؛ قابل لحاظ ؛ وافر ؛ کافی - (۶) خاصا ؛ خوب -

*a pretty mess you have made*: (طنزاً) آپ نےتو خوب سر تا بھرتا کیا ھے؛ آپ نے تو خوب معجون مرکب تیار کردی -

*fill it up to the p.*: اس کو خط پیمانہ تک پر کرو -

*I am p. well*: میں خاصا ھوں -

*I find it p. difficult*: مجھے یہ خاصا مشکل معلوم ھوتاھے -

*my pretty!*: میرے ننھے ! میرے لاڈلے !

*p. much*: بڑی حد تک ؛ تقریباً -

*pretty-pretty*: محض نازک ھی نازک ؛ سطحی طور پر دلفریب ؛ بے جا بناؤ چناؤ والا ( مثلاً *her affected p. ways*) -

*pretty-pretties*: گھنا پاتا ؛ ٹوم چھلا ؛ زیورات ؛ چمکیلی دمکیلی چیزیں -

*the p.*: ابھرا ھوا خط ساغر ؛ ساغر کی ابھری ھوئی لکیریں ؛ خط پیمانہ -

**prettyish**, *a.*: حسین سا ؛ خوبصورت سا -

*Pretzel*, *b-*, *n.*: پریٹزل ؛ خستہ بل دار بسکٹ ؛ یہ ایک قسم کا نمکین بسکٹ ھے جس میں بناتے وقت گرھیں‌سی ڈال دی جاتی‌ھیں جو اھل جرمنی شراب کے ساتھہ کھا تے ھیں -

*Preux chevalier*, *n.*: بہادر نائٹ ؛ سورما ؛ مبارز ؛ جیوٹ -

**Prevail**, *v. i.*: ( ا ) ( نیز *against, over* کے ساتھہ) غالب آنا؛ فوقیت پانا؛ فتح مند ھونا - (۲) رائج ھونا؛ مروج ھونا؛ چلن ھونا؛ ( کسی‌چیز کا ) ھونا - (۳) [*p.* (*up*) *on*] راغب کرنا ؛ کہہ سن‌کر راضی کرنا ؛ ترغیب دینا -

**prevailingly**, *adv.*: ترغیب کے انداز سے -

**prevalently**, *adv.*: رواجاً ؛ عام طور پر -

**prevalence**, *n.*: شیوع ؛ پھیل جانا -

**prevalent**, *a.*: عام ؛ رائج ؛ شایع ؛ پھیلی ھوئی -

**Prevaricate**, *v. i.*: (ا) ٹال مٹول کرنا ؛ ٹالے بالے بتانا ؛ مطلب کی بات اُڑا جانا ؛ حیلہ حوالہ کرنا - (۲) مذبذب گفتگو کرنا ؛ مگھم بات کرنا ؛ ذو معنی بات کرنا ؛ گول گول باتیں کرنا ؛ پہلو دار باتیں کرنا -

**prevarication**, *n.*: ٹال‌مٹول؛ مگھم؛ ذومعنی‌تقریر؛ گول‌بات -

**prevaricator**, *n.*: ٹالیا ؛ مذبذب باتیں کرنے والا ؛ گول بات کرنے والا ؛ دو رخی بات کہنے والا ؛ پہلو دار بات کرنے والا -

**Prevenient**, *n.*: سابق؛ متقدم ؛ پیشین ؛ پہلا ؛ پچھلا؛ امتناعی؛ انسدادی -

*p. grace*: ( دینیات ) توفیق ندامت؛ توبہ کی ترفیق ؛ ترفیق الہی جس کی وجہ سے انسان استغفار پر مائل ھوتا ھے -

**Prevent**, *v. t.*: (ا) روکنا ؛ منع کرنا ؛ مانع آنا ؛ مزاحم ھونا ؛ باز رکھنا ؛ دفع کرنا - (۲) ( قدیم ) پیشگی تدارک کرنا ؛ قبل از قبل انتقام کرنا ؛ حفظ ماتقدم کرنا - (۳) رھنمای کرنا ؛ آگے جانا -

*God prevents us with His grace*: (دینیات) توفیق الہی ھماری رھنمائی کرتی ھے -

**preventable, preventible**, *aa.*: قابل امتناع قابل انسداد ؛ جس کو روکا جا سکے ؛ امتناع پزیر ؛ انسداد پزیر -

**prevention**, *n.*: تدارک ؛ امتناع ؛ ممانعت؛ مزاحمت؛ اٹک ؛ رکاوٹ ؛ حفظ ماتقدم ؛ قبل از قبل امتناع -

**Preventer**, *n.*: (ا) ممتنع ؛ مزاحم ؛ مانع ؛ روکنے والا ؛ باز رکھنے والا - ( ۲ ) ( بحری ) رسی ؛ رسن ؛ زنجیر ؛ چٹکنی ؛ بلی -

**Preventive**, *a.* & *n.*: ( ا ) مزاحم ؛ مانع ؛ دافع ؛ انسدادی ؛ ( خصوصاً طب ) دفاعی ؛ انسدادی - ( ۲ ) تدارک ؛ انسدادی تدبیر ؛ دفعیہ -

*P. Service*: حفاظت ساحل کی خدمت -

**preventative**, *a.* & *n.*: مزاحم ؛ مانع ؛ عارض ؛ دافع -

**preventively**, *adv.*: امتناعاً ؛ مزاحمانہ ؛ از روئے ممانعت ؛ از راہ مزاحمت -

**Previous**, *a.* & *adv.*: (ا) سابق ؛ متقدم ؛ پہلا ؛ سابقہ ؛ گزشتہ ؛ پیشین ؛ ماقبل - (۲) پہلے ؛ آگے؛ قبل - (۳) (عامیانہ) جلد باز ؛ عجلت پسند - (۴) پہلے ؛ پیشتر ؛ ماقبل -

*p. question*: ( پارلیمینٹ ) سوال پیش از پیش؛ سوال جو اس غرض سے کیاے کہ اصل مسئلہ پر ووٹ کے لئےجانے کی نوبت نہ آے -

*P. Examination*: امتحان ابتدائی (*little-go*=) -

**previousness**, *n.*: سابقیت ؛ تقدم ؛ پہل پن -

**previously**, *adv.*: معجولاً ؛ سابقاً ؛ متقدمانہ ؛ پہلے سے -

**Previse**, *v. t.*: پہلے سے انجام سوچ لینا؛ پیش بینی کرنا ؛ آخر بینی کرنا ؛ دور اندیشی سے کام لینا -

**prevision**, *n.*: انجام بینی ؛ پیش بینی ؛ دور اندیشی ؛ دور بینی ؛ عاقبت اندیشی ؛ علم پیشیں -

**previsional**, *a.*: عاقبت اندیشانہ ؛ دور بینی سے ؛ عاقبت اندیشی سے -

**previsionally**, *adv.*: عاقبت اندیشانہ ؛ دور اندیشی اور عاقبت بینی سے -

**Prey**, *n.*: (ا) شکار؛صید (وہ جانور جس‌کوکوئی دوسرا جانورشکارکرے) - (۲) (انجیل ) مال غنیمت ؛ جنگ وغیرہ میں ھاتھہ آیا ھوا مال - (۳) شکار ؛ صید ( جو خود کسی دوسری چیز مثلاً دشمن مرض وغیرہ کا شکار ھو جائے ) -

*beast of p.*: شکاری درندہ ؛ شکاری جانور -

*bird of p.*: شکاری پرندہ ؛ طائر شکاری -

*fish of p.*: شکار گیر مچھلی -

**Prey**, *v. i.*, *P. upon*: (ا) شکار کرنا ؛ شکار مارنا ؛ صید کرنا ؛ صید افگنی‌کرنا ؛ (مجازاً ) لوٹنا ؛ کھسوٹنا ؛ غارت کرنا - (۲) ( امراض وغیرہ کا) گھلا دینا ؛ ھلکان کر دینا ؛ مضر اثر ڈالنا -

**Priapism**, *n.*: (ا) عیاشی ؛ اوباشی ؛ شہوت پرستی ؛ بد کاری - ( ۲ ) ( مرضیات ) دائمی ایستادگئی ذکر ؛ قائم الذکری؛ دائمی خیزی -

**Price**, *n.* & *v. t.*: ( ا ) بہا؛ قیمت ؛ دام ؛ مول ؛ بھاؤ ؛ شرح - (۲) عوض ؛ اجر؛ معاوضہ ؛ بدل - (۳) ( قدیم ) گراں قدری ؛

گراں قیمتی ؛ مہنگا پن - (۴) (*v. t.*) قیمت لگانا ؛ مقرر کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ دام لگانا ؛ نرخ معلوم کرنا - (۵) (مجازاً) قیمت کا اندازہ لگانا ؛ آنکنا ؛ بھاؤ جانچنا -

*above p.* : لاقیمت ؛ بیش بہا ؛ گراں قدر -

*beyond price* : ماورائے قیمت؛ بیش بہا ؛ گراں قدر -

*cost p.* : دیکھو Cost -

*current p.* : بازاری نرخ ؛ بازاری بھاؤ ؛ جاریہ قیمت ؛ چالو قیمت -

*everyman has his p.* : ہر آدمی کی قیمت ہوتی ھے ؛ ہر شخص خریدا جا سکتا ھے -

*I would not do it at any p.* : میں یہ کسی طرح نہ کرونگا -

*I would not have it at any p.* : میں اس کو کسی طرح مول نہ لونگا -

*long p.* : دیکھو Long -

*p.-list* : قیمتوں کی فہرست؛ نرخ نامہ -

*set p. on a person's head* : کسی کی گرفتاری یا قتل کا انعام مقرر کرنا -

*the starting p. of a horse* : گھوڑدوڑ کے وقت شرط بازی کی آخری بولی -

*this must be done at any p.* : یہ ہر حال میں ہونا چاہیئے ؛ یہ ہونا چاہیئے کچھ ہی کیوں نہ ہو -

*without p.* : اَن مول ؛ بے بہا -

**Priced**, *a.* : قیمت والا ؛ جس کی قیمت مقرر کی گئی ہو -

*high-p.* : مہنگا ؛ جس کے دام زیادہ رکھے گئے ہوں -

*low-p.* : سستا ؛ جس کے دام کم رکھے گئے ہوں -

*p. catalogue* : فہرست قیمت ؛ قیمت وار فہرست ؛ ایسی فہرست جس میں قیمتیں درج ہوں -

**Priceless**, *a.* : (۱) اَن مول؛ بے بہا ؛ لاقیمت - (۲) (سوقیانہ) نہایت مضحک ؛ بے انتہا لغو ؛ اپنی لغویت میں لاجواب -

**pricelessness**, *n.* : (۱) اَن مول پن ؛ بے بہائی؛ لاقیمت ہونا - (۲) (سوقیانہ) انتہائی لغویت ؛ حد درجہ مضحکہ خیزی -

**Prick**, *n.* : (۱) چھید؛ چھیدن ؛ چبھن ؛ سوراخ - (۲) (جمع) چھیدنے سے جو نشان پڑ جائے ؛ چھید ؛ سوراخ - (۳) (قدیم) آر ؛ خار ؛ کانٹا - (۴) (عامیانہ) عضو تناسل -

*kick against the p.* : بے کار مزاحمت کر کے نقصان اٹھانا ؛ کانٹوں کے ٹھو کر مارنا ؛ کانٹوں کے لات مارنا (بحوالہ کتاب اعمال باب ۹ آیت ۵) -

*p.-eared* : کھڑے کان والا -

*p.-ears* : کھڑے کان ؛ (جیسے بعض قسم کے کتوں کے) ؛ نمایاں کان (بعض آدمیوں کے خصوصاً Roundheads کے) -

*pp. of conscience* : ضمیر کی سرزنش -

**Prick**, *v. t. & i.* : (۱) چھیدنا ؛ سوراخ کرنا ؛ چبھونا - (۲) کھسانا ؛ گڑونا ؛ بیونکنا ؛ گیونپنا ؛ (مجازاً) چبھنا ؛ تکلیف دینا - (۳) (قدیم) ایڑ لگانا ؛ ٹھو کر لگانا ؛ گھوڑا ڈال دینا ؛ گھوڑا بڑھانا ؛ آر مارنا ؛ آر لگانا ؛ آر چبھونا - (۴) پیش قدمی کرنا ؛ گھوڑے پر سوار ہو کر آگے بڑھنا ؛ سوار ہو کر آگے بڑھنا - (۵) (*off, out* کے ساتھ) نشان لگانا ؛ نشان کرنا (سوراخ بنا کر) ؛ انتخاب کرنا ؛ نقطے لگا کر فہرست میں سے کسی کو منتخب کر لینا ؛ (اس طرح افسر بلدیہ کا) انتخاب کرنا ؛ نقطے لگانا ؛ نشان لگانا ؛ کسی نمونے پر نقطے لگانا -

*p. in* : زمین میں سوراخ کرنا اوران میں پودا لگانا ؛ کسی پودے کو زمین میں لگانا -

*p. off* : پودوں کو فاصلے سے لگانا -

*p. out* : پودوں کو دور دور لگانا -

*p. up one's ears* : کان کھڑے کرنا ؛ (کتے کا) چوکنا ہونا؛ (مجازاً) (آدمی کا) یکا یک متوجہ ہوجانا ؛ چوکنا ہونا -

**Pricker**, *n.* : (۱) فعل Prick کا اسم فاعل - (۲) (خصوصاً) آری ؛ چھیدنی؛ سوراخنی؛ سالنی ؛ چھیدنے اور سوراخ کرنے کا آلہ -

**Pricket**, *n.* : (۱) دوسالہ ہرنوٹا - (۲) شمع گیر ؛ ایک قسم کا خار جس میں موم بتی لگاتے ھیں -

*p. sister* : دوسالہ ہرنی ؛ دوسالہ ہرنوٹی -

**Prickle**, *n. & v. t. & i.* : (۱) خار ؛ کانٹا ؛ خارچہ - (۲) (عموماً) خارچہ ؛ چھوٹا سا کانٹا - (۳) خار پشت وغیرہ کے نوک دار سخت کانٹے - (۴) کانٹے چبھانا ؛ چبھانا ؛ چبھونا؛ سالنا ؛ چھیدنا- (۵) چبھنا ؛ چھدنا ؛ سلنا -

**prickling**, *n. & a.* : (۱) چبھن ؛ چھیدن ؛ خلش ؛ کھٹک؛ کسک - (۲) چبھنے والا ؛ چھیدنے والا ؛ خلش آمیز -

**Prickle**, *n.* : (۱) ٹوکرا ؛ ٹوکری ؛ ڈلیا - (۲) جالی دار ٹوکرا (جو پیمانے کے طور پر استعمال ہوتا ھے) -

**Prickly**, *a.* : (۱) کانٹے دار ؛ خاردار - (۲) سنسنا ھٹ کا ؛ جھنجھنا ھٹ کا -

*p. heat* : گرامی دانے -

*p. pear* : چپل سینڈ ؛ ناگ پھنی -

**prickliness**, *n.* : خار داری؛ کٹیلا پن؛ نکیلا پن ؛ سنسنا ھٹ ؛ جھنجھنا ھٹ -

**Pride**, *n. & v. refl.* : (۱) غرور ؛ تکبر ؛ خود بینی ؛ خود پسندی - (۲) شیخی؛ فخر و مباہات ؛ ناز ؛ گھمنڈ - (۳) آن بان؛ شان و شوکت ؛ جاہ و جلال ؛ کروفر ؛ نام و نمود - (۴) (نیز *proper p.*) بجا فخر ؛ بجا ناز ؛ بجا غرور - (۵) خود داری؛ رکھ رکھاؤ - (۶) بہترین حالت (مثلاً *p. of grease*) - (۷) فخر؛ باعث فخر (مثلاً *he is the p. of his parents*) - (۸) (*p. oneself up(on)*) (کسی چیز ، ہنر ، صفت ، کام وغیرہ پر) ناز کرنا ؛ فخر کرنا

*false p.* : فخر بے جا -

*London p.* : ایک پودے کا نام -

*peacock in his p.* : (نقابت) طاؤس رقصاں ؛ ناچتا ہوا مور؛ طاؤس پر کشادہ ؛ پر کشادہ مور -

*p. of place* : شان فضیلت ؛ اس کا فخر؛ تکبر جلال؛ غرور جاہ -

*p. of the morning* : صبح کی کُہر یا ترشح ؛ وقت طلوع کی بارش -

*p. will have a fall* : غرور کا سر نیچا -

*take a p. in (something)* : (کسی چیز پر) ناز کرنا ؛ فخر کرنا -

دیکھو grease -

**prideful**, *a.* : (خصوصاً اسکا چستان) پر غرور ؛ پر تکبر؛ پر فخر؛ گھمنڈی ؛ نخوت مزاج ؛ مدمغ ؛ دماغ آور ؛ شوخ چشم وغیرہ -

**prideless,** *a.*: -اوچھا؛ خود داری سے خالی؛ بے نخوت؛ بے تمکنت

**pridefully,** *adv.*: مغرورانہ؛ متکبرانہ؛ شوخ چشمانہ -

***Prie-dieu,*** *n.*: (۱) (عبادت) رکوع کی چوکی؛ رکوع گاہ - (۲) (نیز *p. chair*) رکوع کرنے کی کرسی؛ رکوع کی کرسی

**Priest,** *n. & v. t.*: (۱) پجاری؛ پادری؛ پروہت؛ کاهن؛ قسیس؛ جس کا درجہ مابین شماس و اسقف هو؛ خادم دین؛ امام؛ پادری؛ گرو؛ مرشد؛ پیشوا؛ خادم مذہب؛ خادم قربان گاہ؛ عامل شعائر ربانی -(۲) ماهی کش؛ ماهی کش موگری؛ ماهی کش ڈنڈا - (۳) کسی کو ملا بنانا؛ پادری بنانا؛ پروہت کرنا؛ قسیس بنانا؛ کاهن بنانا؛ حوری بنانا -

*high p.*: (خصوصاً یہودیوں کا) ربی اعظم؛ ملائے اعظم؛ بڑا پروہت؛ کاهن اعلی -

*p. craft*: مذهبی پیشوا کا دنیا دارانہ رویہ -

*p.-in-the-pulpit*: جنگلی ارم' ایک پودے کا نام هے -

*p. of nature*: پرستار فطرت؛ فطرت کا پجاری -

*p. of science*: پرستار علوم طبعی؛ پرستار سائینس -

*p.-ridden*: ملا راجی؛ پروہت راجی؛ جہاں ملاؤں کی حکومت هو؛ ملا زدہ -

*p.'s hood*: جنگلی ارم (ایک پودا) -

*p. vicar*: نائب ملا؛ نائب پادری؛ نائب پروہت؛ نائب امام؛ نائب پیشوا -

**priestess,** *n.*: پجارن -

**priesthood,** *n.*: ملا گری؛ پروهتائی -

**priestling,** *n.*: ملانا؛ غیر اهم؛ کم حیثیت یا کم عمر مذهبی پیشوا؛ پروہت وغیرہ -

**priestless,** *a.*: بے پیر؛ بے ملا؛ بے پروہت؛ لا کاهن -

**priestlike,** *a.*: ملا صفت؛ پروہت جیسا؛ پادری طبیعت -

**Priestly,** *a.*: ملا یانہ؛ ملا صفتانہ؛ شایان ملا؛ پادری پروہت وغیرہ کا یا اس کے مانند -

*p. code*: (تنقید عهد نامۂ عتیق) ضابطۂ قسیسی؛ ضابطۂ کہانت؛ انجیل کی چھ کتابوں کے بعض حصے جو مذهبی رسوم، قوانین وغیرہ پر مشتمل هیں -

*p. writer*: مصنف ضابطۂ کہانت؛ مذکورۂ بالا حصے کا لکھنےوالا-

**priestliness,** *n.*: پروهتائی؛ ملائیت؛ ملا پن؛ ملا گری؛ کہانت؛ قسیسیت -

**Prig,** *n. & v. t.*: (۱) رفتار گفتار میں بے حد محتاط؛ بات چیت اور اطوار میں اتنی احتیاط کرنے والا کہ ناگوار هو - (۲) خود پسند؛ خود بین؛ خود نما - (۳) نصیحت فروش - (۴) (عامیانہ) چور؛ دزد - (۵) (عامیانہ) چرانا -

**priggery, priggishness, priggism,** *nn.*: (۱) رفتار گفتار میں ناگوار یا بے حد احتیاط؛ خود پسندی؛ خود نمائی؛ نصیحت فروشی- (۲) خود پسندانہ یا نصیحت فروشانہ فعل یا برتاو-

**priggishly,** *a.*: خود پسندانہ' نصیحت فروشانہ وغیرہ؛ خود پسند؛ نصیحت فروش' رفتار گفتار میں بے حد محتاط وغیرہ-

**priggish,** *adv.*: متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Primly,** *a. & v. i. & t.*: (۱) (شخص' گفتگو' اطوار) رسمی؛ باضابطہ؛ نا مناسب طور پر متین' سنجیدہ؛ نازک مزاج؛ تکلف شعار؛ مقطع اور باقاعدہ - (۲) متانت اختیار کرنا؛ [illegible]تنا - (۳) چہرے اور لبوں کی ایسی وضع بنانا کہ [م]تانت مترشح هو -

**primly,** *adv.*: [م]تعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**primness,** *n.*: [ا]سم مذکورۂ بالا معنوں میں -

***Prima,*** *a.*: [پہ]لا؛ اول؛ خاص؛ اعلی؛ صدر -

*p. buffa*: [ص]در ایکٹریس یا مزاحیہ گانے والی؛ صدر نقالہ یاگائن-

*p. donna,* (pl.-*ma-nas,-me-ne*): [ا]وپیرا میں صدر گائن -

**Primacy,** *n.*: (۱) عهدہ یا منصب اسقف اعظم - (۲) افضلیت؛ [ا]فضیلت؛ فوقیت؛ برتری -

***Prima facie,*** *adv. & a.*: [ف]ي النظر؛ بادی النظری؛ بدیهی -

*p. f. case*: [م]قدمۂ بادی النظری (وہ مقدمہ جس میں شہادت [ا]یسی هو کہ اس کی تردید کے لئے فریق مخالف کو لازماً [ج]واب دهی کرنی پڑے) -

**Primage,** *n.*: [ر]ایۂ احتیاط؛ زر احتیاط (جو علاوہ کرایہ مالکان [ج]ہاز کو اس لئے دیا جاتا هے کہ مال کے اتار چڑهاو میں [ا]حتیاط برتی جائے) -

**Primage,** *n.*: [پا]نی کی وہ مقدار جو بوائیلر سے بھاپ کی [ش]کل میں خارج هو -

**Primal,** *a.*: [پہ]لا؛ ابتدائی؛ اولین؛ اصلی؛ بنیادی؛ مقدم؛ [ا]هم ترین؛ قدیمی؛ پرانی وضع کا -

**primally,** *adv.*: [م]تعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Primary,** *a. & n.*: (۱) اول؛ پہلا؛ قدیم ترین؛ اصلی - (۲) اصلی؛ پہلا (*p. meaning of a word* مثلاً) - (۳) [ا]صلی؛ اهم ترین؛ خاص؛ مقدم - (۴) ابتدائی؛ مبتدیوں کا - (۵) (طبقات الارض) زیرین؛ زیرین طبقوں کا- (۶) (حیاتیات) [ا]بتدائی؛ اول؛ عنصری- (۷) = p. planet؛ p. meeting -

*p. amputation*: [ا]بتدائی قطع عضو؛ وہ عمل جراحی جو [س]وزش سے پہلے کیا جائے -

*p. assembly, meeting*: [ج]لسہ یا اجتماع ابتدائی؛ انتخاب [ع]ام کے لئے امیدواروں کے انتخاب کا جلسہ -

*p. battery*: [ا]بتدائی مورچۂ برقی (وہ بیٹری جس میں [ب]رقی رو پیدا هوتی هے) -

*p. colour*: [ر]نگ صحیح؛ لون اصلی؛ مول رنگ (تشریح [ک]ے لئے دیکھو Colour کے ذیل میں) -

*p. education*: [ا]بتدائی تعلیم' جبری تعلیم (خصوصاً وہ [ج]و بچوں کو جبری طور پر دی جاتی هے) -

*p. planets*: [س]یارات اولیہ (جو بلا واسطہ سورج کے [گ]رد گھومتے هیں) -

*p. school*: [م]درسۂ ابتدائیہ؛ وہ مدرسہ جہاں جبری ابتدائی [ت]علیم دی جاتی هے -

*p. tenses*: [ا]صلی زمانے (حال' مستقبل' ماضی) -

**primarily,** *adv.*: [ا]ولاً؛ ابتداءً؛ ابتدائی طور پر وغیرہ -

**Primate,** *n.*: (۱) اسقف اعظم - (۲) (حیوانیات) = [ذ]یل کے لفظ کا واحد) -

*p. of all England*: [ا]سقف اعظم کنٹربری -

*p. of England*: [ا]سقف اعظم یارک -

**primatial,** *a.*: [ا]سقف اعظم یا اس کے متعلق -

**Primates,** *n. pl.*: (حیوانیات) اعلی ذوات الثدی؛ اعلی مخلوق؛

حیوانات اعلی ؛ دودھ پلانے والے جانوروں کا اعلی ترین طبقہ جس میں آدمی ، بندر ، شب رو بندر ( لیمور ) اور لینیائی ( Linnaean ) تقسیم طبقات کے اعتبار سے چمگادڑ شامل ھیں-

**Prime**, *n.*: (۱) پوری نشو و نما ، قوت ، خوبصورتی وغیرہ کا زمانہ ؛ شباب ؛ بہار ؛ عنفوان (مثلاً *in the p. of life, cut off in his p.*) - (۲) بہترین ، اعلی ترین حصہ ؛ حصۂ اولی - (۳) شروع ؛ آغاز ؛ ابتدا - (۴) (کلیسا) شرع کی رو سے دن کا پہلا گھنٹہ (چھ بجے صبح یا طلوع آفتاب) ؛ صبح کی عبادت ؛ (قدیم) علی الصباح ؛ نور کا تڑکا ؛ بھور ؛ ضبح (مثلاً *from p. to vespers will I chant thy praise*) - (۵) (قدیم) وہ عدد جو ایسٹر کی تاریخ نکالنے میں استعمال ہوتا ھے - (۶) عدد مفرد (دیکھو prime بطور صفت کے) - (۷) (کیمیا) جوهر واحد مرکب کی اکائی کے طور پر - (۸) شمشیر بازی کا پینترا -

**Prime**, *a.*: (۱) صدر ؛ خاص ؛ اهم ترین (مثلاً *p. agent*, *motive*) - (۲) اعلی درجہ کا (خصوصاً مویشی اور اشیاء خوردنی کے متعلق مثلاً *p. beef*) ؛ عمدہ ؛ بہترین - (۳) ابتدائی ؛ بنیادی ؛ اصلی ؛ پہلا - (۴) (حساب) (عدد) اصم ؛ مفرد (مثلاً ۲ ، ۳ ، ۵ ، ۷ ، ۱۱) -

*p. cost*: دیکھو Cost -

*p. minster*: وزیر اعظم ؛ صدر اعظم -

*p. mover*: دیکھو Mover -

*p. numbers*: اعداد اصم یا مفرد -

*p. vertical* (*circle*): دائرۂ اول السوت ؛ متسامۂ اولی ؛ دائرۂ مشرق و مغرب -

**Prime**, *v.t. & i.*: (۱) رنجک پلانا - (۲) تیل وغیرہ دینا (پمپ وغیرہ کو تاکہ چالو ہو جائے) - (۳) (کسی شخص کو خبر) پہنچانا ، سکھا دینا ، ہدایت کرنا (مثلاً *p. a witness*, *p. with the latest news*) - (۴) شراب پلانا ؛ مخمور کرنا ؛ (مجازاً) خوب کھلانا ؛ شکم سیر کرنا - (۵) رنگ یا روغن کی پہلی تہہ چڑھانا - (۶) انجن کے برائیلر کا بھاپ کے ساتھ پانی کو پھوار کی شکل میں خارج کرنا -

**Primer**, *n.*: (۱) پرائمر ؛ قاعدہ ؛ کتابچۂ مبادیات ؛ کسی علم کی اولیں یا ابتدائی معلومات کی کتاب (مثلاً *Greek p.*) - (۲) (تاریخ) انگریزوں کے (خصوصاً) دور اصلاح مذھب سے پہلے کی کتاب مناجات (جس میں دعا ، عبادت وغیرہ کے طریقے وغیرہ درج تھے) ؛ عبادت نامہ ؛ دعا نامہ - (۳) ٹائپ کی ایک ضخامت (size) -

*great p.*: بڑا ٹائپ (جس کی سوا چار سطریں ایک انچ میں آتی ھیں) -

*long p.*: لمبا ٹائپ (جس کی ساڑھے سات سطریں انچ میں آتی ھیں) -

**Primer**, *n.*: (۱) فعل (prime) کا اسم فاعل - (۲) ٹوپی ، اسطوانہ یا کوئی پرزہ جس سے کارتوس وغیرہ کی بارود آگ پکڑتی ھے -

*Primero*, *n.*: قمار بازی کا تاش کا ایک کھیل جو سولھویں اور سترھویں صدی میں رائج تھا -

*Primeur*, *n.*: (عموماً جمع) ثمر پیش رس ؛ معمولی یا مقررہ موسم سے قبل تیار کئے ہوئے یا اگائے ہوئے پھل ، پھول ، ترکاریاں -

**Primeval**, **-aeval**, *a.*: (۱) دنیا کے دور اولین کا - (۲) قدیم ؛ ابتدائی ؛ اصلی ؛ قبل تاریخی -

**primevally**, *adv.*: قدیم حالت یا زمانے میں -

**Priming**, *n.*: (۱) فعل (prime) حاصل مصدر - (۲) رنجک - (۳) بارود کا سلسلہ جو رنجک دان سے بندوق وغیرہ کے پیالے تک ہوتا ھے - (۴) (نقاشی) مرکب جو پہلی تہہ دینے کے کام آتا ھے - (۵) شکر اور بیر شراب کا مرکب - (۶) رٹوانا ؛ جلد جلد سکھانا ؛ دماغ میں ٹھونسنا -

**Priming**, *n.*: سرعت مدو جزر ؛ مد اور جزر کے درمیانی وقفہ کا کم ہونا -

**Primiparous**, *a.*: پہلونٹ ؛ پہلن ؛ وہ عورت یا مادہ جو پہلی مرتبہ جنے -

**Primitive**, *a. & n.*: (۱) ابتدائی ؛ قدیم - (۲) قدیم وضع کا ؛ سادہ ؛ بھونڈا ؛ غیر مہذب ؛ وحشی ؛ ان گھڑ - (۳) اصلی ؛ پہلا - (۴) (صرف و نحو) (لفظ) غیر مشتق ؛ جامد - (۵) (ریاضی) ابتدائی ؛ اصلی (خط ، شکل وغیرہ جس سے دوسرا خط یا شکل کھینچی یا بنائی جائے) - (۶) primary = (دیکھو primary colour) · (۷) (طبقات الارض) دور اولین کا - (۸) (حیاتیات) نشوونما کے اولین دور کا ؛ نشوونما کے نہایت ابتدائی دور میں ظاھر ہونے والا - (۹) نشاۃ ثانیہ سے قبل کے دور کا مصور ؛ قدیم مصور - (۱۰) اس مصور کی کھینچی ہوئی تصویر - (۱۱) غیر مشتق لفظ - (۱۲) ابتدائی ، اصلی خط ، شکل وغیرہ - (۱۳) = p. methodist -

*P. Methodism*, *P. Methodist*: ذیل کی انجمن کا اصول ، رکن -

*P. Methodist Connexion*: اصولیوں یا غیر مقلدوں (میتھو ڈسٹ) کی ایک انجمن جس کو Hugh Bourne نے سنہ ۱۸۱۰ ع میں غیر مقلدوں سے الگ ہو کر قایم کیا ؛ انجمن اصولیان قدیم -

*P. Church*: کلیسائے قدیم ؛ ابتدائی مسیحی مذھب -

**primitively**, *adv.*: (قدیم) غیر مہذب قوم کی طرح ؛ غیر مہذب ؛ بھونڈے طریقے سے ؛ ابتداً ؛ اصلاً وغیرہ -

**primitiveness**, *n.*: اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

*Primo*, *n.*: دو آوازی یا دو سازی راگ یا گیت کا پہلا حصہ ؛ دو صوتی نغمے کا پہلا حصہ -

*Primo*, *adv.*, *P.*, *secundo*, *tertio*: اولاً ، ثانیاً ، ثالثاً (جو 1°، 2°، 3° لکھا جاتا ھے) -

**Primogenitor**, *n.*: (۱) جد اعلی ؛ جد امجد ؛ مورث اعلی - (۲) (غیر فصیح) جد ؛ بزرگ ؛ آبا و اجداد میں سے کوئی ؛ پرکھا

**Primogeniture**, *n.*: (۱) جیٹھائی ؛ ایک ھی والدین کی اولاد میں سب سے بڑا ہونا ؛ خلف اکبر ہونا - (۲) (نیز *right of p.*) حق جیٹھائی ؛ خلف اکبر ہونے کا حق ؛ خلف اکبر ہونے کی وجہ سے جو حق بمحرومی دیگر پسران حاصل ہو -

**primogenital**, **primogenitary**, *aa.*: حق جیٹھائی کا یا اس پر مبنی -

**Primordial**, *a.*: (۱) جو ابتداء میں یا ابتداء سے موجود ہو - (۲) آغازی ؛ ابتدای ؛ اولین - (۳) بنیادی ؛ اساسی ؛ اصلی ؛ خلقی -

**primordiality**, *n.*: ابتدائیت ؛ بنیادیت ؛ اساسیت ؛ اصلی ، خلقی ہونا -

**primordially**, *adv.*: ابتداً ؛ آغاز میں ؛ بنیادی حیثیت سے ؛

ساسی طور پر ؛ اصلی حالت میں -

**Primrose,** *n.* : (۱) بستنی پھول ؛ ایک قسم کا پھول جو آغاز بہار میں کھلتا ھے ؛ اس کا پودا - (۲) (مجازاً) بستنی (رنگ) -

*P. dame, knight* : - P. League کا رکن (مرد یا عورت)

*P. Day* : بنجامن ڈسرائیلی (متوفی ۱۹ اپریل ۱۸۸۱ ع) کی برسی کا دن ؛ یوم پرم روز (یہ نام اس لئے رکھا گیا کہ بنجامن ڈسرائیلی کو یہ پھول بہت پسند تھا اسی مناسبت سے اس کی برسی کے روز لوگوں نے یہ پھول پہنے تھے) -

*P. League* : یہ قدامت پسندوں کی ایک انجمن ھے جو اس مدبر کی یادگار میں ۱۸۸۳ ع میں قائم ہوئی ؛ پرم روز لیگ -

*p. peerless* : دو پھولی یا دو گلی نرگس ؛ (قدیم) نرگس -

*the p. path* : عیش و نشاط کے درپے ہونا ؛ تلاش و طلب عیش و عشرت -

**primrosy,** *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Primula,** *n.* : پری مولا ' ایک بارہ ماسی پودا جس میں زرد ' گلابی ' سفید اور ارغوانی پھول لگتے ھیں -

***Primum mobile,*** *n.* : (۱) فلک الافلاک ؛ فلک اعظم ؛ فلک اطلس (قدیم ہئیت میں نواں آسمان جو سب آسمانوں سے اوپر اور سب کو محیط ھے اور جس کی گردش سے دوسرے سب آسمان بھی گردش کرتے ھیں) - (۲) منبع حرکت یا عمل ؛ سر چشمۂ عمل یا حرکت ؛ محرک اصلی -

**Primus,** *a. & n.* : (۱) (مدرسہ) ھمنام لڑکوں میں سب سے بڑا یا سب سے پرانا مثلاً Smith p. [ (جو عموماً Smith i لکھا جاتا ھے) اسی طرح (دوم) *secundus* کو ii ' (سوم) *tertius* کو iii ' (چہارم) *quartus* کو iv ' (پنجم) *quintus* کو v ' (ششم) *sextus* کو vi ' (ھفتم) *septimus* کو vii ' (ھشتم) *octavus* کو viii ' (نہم) *nonus* کو ix ' (دھم) *decimus* کو x لکھتے ھیں ] *primus* بعض مدارس میں مروج ھے لیکن عام طور پر اس کی بجائے *major* مستعمل ھے) - (۲) (اسکاٹستانی کلیسائے اسقفی میں) صدر (نشین) اسقف۔

*p. inter pares* : اماثل میں پہلا ؛ اوجمان اماثل و اقران ؛ نمائندۂ اقران و امثال -

**Primus,** *n.* : پرائمس چولھا (stove) -

**Prince,** *n.* : (۱) بادشاہ ؛ شاہ ؛ سلطان ؛ خسرو ؛ حکمراں (مثلاً *to live like a p.*) - (۲) رئیس ؛ والی ؛ حاکم ؛ کوئی باجگذار حکمران ؛ پرنس - (۳) شاہی خاندان کا کوئی نرینہ رکن ؛ (خصوصاً انگلستان میں) بادشاہ یا ملکہ کا لڑکا یا پوتا (اس کو *p. of blood* بھی کہتے ھیں) ؛ شہزادہ ؛ کنور - (۴) امراء کو (خصوصاً) جن کا رتبہ ڈیوک سے کم ہوتا ھے اس لفظ سے مخاطب کیا جاتا ھے ؛ غیر ممالک کے امراء کو بھی اس سے مخاطب کیا جاتا ھے ؛ (تواضعی خطاب جو) ڈیوک ' مارکوئیس ' ارل (کو دیا جاتا ھے) - (۵) کارڈینل کا خطاب - (۶) سر تاج ؛ سردار ؛ ملک (مثلاً *p. of poets* ملک الشعرا) -

*Hamlet without the P. of Denmark* : بے روح چیز ؛ بے جان ' بے لطف ' خالی خولی شے ؛ کوئی چیز جس کا اھم یا خاص حصہ الگ کر لیا گیا ہو (مثلاً شکسپیر کے ڈرامے ھیملیٹ سے شہزادۂ ڈنمارک کا اھم و بنیادی کردار حذف کر دیا جائے) -

*p. bishop* : شہزادہ اسقف ؛ وہ اسقف جو شاہی خاندان کا رکن بھی ہو -

*P. Consort* : شوہر ملکہ ؛ عقد التاج

*p. of darkness, the air, the world* : - شیطان ؛ ابلیس

*P. of Denmark*: ھیملیٹ (شکسپیر کے ڈرامے ھیملیٹ کا ھیرو) -

*P. of Peace* : حضرت مسیح -

*p. of the (Holy Roman) Church*: کارڈینال کا خطاب -

*P. of Wales*: شہزادۂ ویلز ؛ تخت برطانیہ کا وارث ؛ ولی عہد شاہ انگلستان -

*P. of Wales' feathers* : تمغۂ شہزادۂ ویلز ؛ ولی عہد شاہ انگلستان کا امتیازی نشان (جس میں شتر مرغ کے تین پر بھی ہوتے ھیں) -

*P. Regent* : رکن خاندان شاہی جو نائب سلطنت بھی ہو -

*p. royal* : بادشاہ انگلستان کا سب سے بڑا لڑکا -

*P. Rupert's drops* : شیشے کی ناشپاتی نما چھوٹی گولیاں جو گداختہ شیشے کو پانی میں ڈال کر بنائی جاتی ھیں اور جن کے باریک سروں کو الگ کرنے سے وہ پھٹ کر چورا ہو جاتی ھیں (چارلس اول کا بھتیجا پرنس روپرٹ ان کا موجد ھے) -

*p.'s feather* : ایک پودا جس میں پر نما خوشہ دار سرخ پھول لگتے ھیں -

*p.'s metal*: تانبے اور جست کا مرکب -

**princedom,** *n.* : شہزادہ یا کسی والیٔ ریاست کا رتبہ ' درجہ ' حلقۂ اقتدار وغیرہ -

**princekin, princelet, princeling,** *nn.* : prince کا اسم مصغر -

**princelike,** *a.* : شاھانہ ؛ رئیسانہ ؛ شاھانہ صفت ؛ شہزادہ کا سا ؛ فیاض ؛ بلند مرتبہ -

**princeship,** *n.* : شہزادگی ؛ والی یا حاکم ہونا وغیرہ -

**Princely,** *a.* : (۱) شہزادے ' والی وغیرہ کا یا اس کے متعلق مثلاً *p. birth, rank* - (۲) شہزادے وغیرہ کے شایان شان صفات اور طرز عمل ظاہر کرنے یا رکھنے والا - (۳) شاھانہ ؛ رئیسانہ ؛ نفیس ؛ اعلی ؛ شاندار (مثلاً *a p. house, gift*) -

**princeliness,** *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Princess,** *n.* : (۱) (قدیم) ملکہ ؛ رانی - (۲) prince کی بیوی - (۳) بادشاہ یا ملکہ کی لڑکی یا پوتی (نیز *p. of the blood*) ؛ شہزادی -

*p. dress* : ایک قسم کا زنانہ لباس ھے جس میں چولی اور دامن ایک ٹکڑے کے ہوتے ھیں -

*p. regent* : شاہی خاندان کی عورت جو نائب سلطنت بھی ہو ؛ prince regent کی بیوی -

*p. royal* : (انگلستان کے) بادشاہ کی سب سے بڑی لڑکی -

**princessship,** *n.* : شہزادی وغیرہ ہونا -

**Principal,** *a. & n.* : (۱) خاص ؛ اہم ترین ؛ صدر ؛ مقدم ؛ اصل (زر) - (۲) صدر ؛ حکمران ؛ سردار ؛ رئیس ؛ میر - (۳) صدر ؛ پرنسپل - (۴) (قانون) مالک (جو کارندہ

یا معتاز کو اختیارات دے) ؛ اصل مجرم ؛ ارتکاب جرم میں اصل شخص - (۵) اصل قرض دار یا مدیون یا معاهد (بمقابلہ ضامن کے) - (۶) دوبدو لڑنے والا (بمقابلہ معاون کے) ؛ (اصل) یکیکی باز - (۷) دھنی ؛ شہ تیر - (۸) اصل زر (بمقابلہ سود، آمدنی وغیرہ) ؛ سرمایہ - (۹) مزا میر ارغنوں -

*lady p.* : صدر کلیۂ نسواں ؛ کسی مدرسہ یا کلیہ کی صدر معلمہ ؛ کلیۂ اناث کی پرنسپل -

*p. clause*: خاص، اصل یا مستقل فقرہ؛ فقرہ جو دوسرے کاتابع نہو۔

*p. in the first degree* : اصل مجرم ؛ مجرم جس نے در اصل جرم کیا هو -

*p. in the second degree* : معاون جرم ؛ شریک جرم ؛ شریک جرم بروقت وقوع جرم -

*p. parts (of verb)* : (فعل کے) اجزاے خاص -

*p. sentence* : خاص ، اصل یا مستقل جملہ -

**principalship**, *n.* : صدارت (کلیه) ؛ پرنسپلی -

**Principality**, *n.* : (۱) فرمان روائی ؛ حکمرانی ؛ حکومت - (۲) قلمرو ؛ ملک ؛ ریاست - (۳) (جمع) فرشتوں کا ایک طبقه -

*the P.* : ویلز -

**Principally**, *adv.* : خصوصاً ؛ خاص کر ؛ بیشتر -

**Principate**, *n.* : (۱) (تاریخ روما) شاهی ؛ شہنشاهی (ابتدائی رومی بادشاہوں کی حکومت جس میں ایک حدتک جمہوریہ کے بعض پہلو بھی پاۓ جاتے تھے) - (۲) = principality -

**Principle**, *n.* : (۱) اصل ؛ سرچشمہ ؛ بنیادی عنصر (مثلاً *water was held to be the first p. of all things*) - (۲) اصول ؛ بنیادی یا اولین اصول (مثلاً *the pp. of political economy*) - (۳) (طبیعیات) اصول ؛ قانون (عام اصول یا قانون ، بانی ، موجد یا انکشاف کنندہ کے نام پر مثلاً Pascal's p.) - (۴) اصول عمل ؛ اصول (مثلاً *conservative pp., a dangerous p.*) - (۵) اصول (اخلاقی)؛ ریت ؛ دھرم ؛ طور طریقہ ؛ ایمان؛ عقیدہ (جو اعمال و کردار کی رهنمائی کرے خصوصاً نیک اعمال کی مثلاً *a man of p., of no pp.*) - (۶) قدرتی قانون ؛ فطری اصول - (۷) (کیمیا) بنیادی عنصر ؛ اساسی جز (مثلاً *bitter, carminative, p.*) -

*on p.* : اصولاً؛ اخلاقی اصول کی بناء پر [مثلاً *I refuse on p.* میں اصول کی بناء پر انکار کرتا هوں (نہ کہ جذبے کی بناء پر)] -

**-principled**, *a.* : با اصول ؛ صاحب اصول ؛ خاص اصول رکھنے والا (مثلاً *high-p.*) -

**Prink**, *v. t. & i.* : (۱) پر تکلف لباس پہننا ؛ بننا سنورنا ؛ اپنے آپ کو سجانا ؛ ٹیپ ٹاپ کا لباس پہننا - (۲) (پرندے کا پر) سنوارنا ؛ کریز کرنا -

**Print**, *n.* : (۱) نقش ؛ نشان (مثلاً *finger-p., footprint* نشان انگشت ، نقش پا) - (۲) چھینٹ ؛ چھپا ہوا سوتی کپڑا (بطور صفت مثلاً *p. dress*) - (۳) کتابی یا تحریری زبان - (۴) چھاپا؛ چھاپے کے حروف ؛ حروف طبع (مثلاً *large, small, clear, p.*) - (۵) معرض طبع - (۶) (خصوصاً امریکہ) مطبوعہ چیز خصوصاً اخبار - (۷) تصویر ، نقشہ وغیرہ جو بلاک یا پلیٹ سے تیار کیا جاۓ - (۸) تصویر جو منفی (عکسی پلیٹ) سے تیار کی جاۓ -

*book is in p.* : (۱) کتاب مطبوعہ ھے - (۲) کتاب قابل حصول ھے (چھاپ باهر نہیں ھے) -

*out of p.* : چھاپ باهر ؛ جس کا کوئی نسخہ بغرض فروخت موجود نہو -

*p. hand, letters* : طباعت کے حروف کے مانند حروف ؛ خط ، حروف جو طباعت کے حروف کے نہج پر هوں -

*p. -seller* : کندہ کی هوی تختیاں بیچنے والا ؛ کندہ فروش -

*p. -shop.* : کندہ فروش کی دوکان -

*p. -works* : کارخانہ جہاں سوتی کپڑے چھاپے جاتے هیں ؛ چھینٹ کا کارخانہ -

*rush into p.*: بغیر کافی یا معقول سبب کے اخبار نویسی کرنا یا کتاب شایع کرنا -

**printless**, *a.* : بے نقش ؛ غیر نقش پذیر -

**Print**, *v. t.* : (۱) نقش ثبت کرنا ؛ نشان لگانا ؛ ٹھپا لگانا ؛ مہر کرنا - (۲) (مجازاً) دل پر نقش کرنا ؛ خاطر نشین کرنا - (۳) چھاپنا ؛ طبع کرنا - (۴) چھپوانا ؛ طبع کرانا - (۵) طبع کرکے شایع کرنا - (۶) چھاپے کے حروف میں لکھنا - (۷) کپڑے چھاپنا - (۸) کاغذ کے نقوش کو مٹی کے برتنوں پر منتقل کرکے رنگنا - (۹) (عکاسی) (نیز *p. out, off*) منفی پلیٹ سے روشنی گزار کے تصویر بنانا ؛ تصویر چھاپنا -

**printable**, *a.* : (۱) طبع پذیر ؛ قابل طبع - (۲) لایق طباعت ؛ چھپائی کے لئے موزوں -

**Printer**, *n.* : (۱) فعل (print) کا اسم فاعل - (۲) طابع ؛ کتابیں چھاپنے والا - (۳) مالک مطبع - (۴) آلۂ طباعت -

*Printers' Bible* : وہ انجیل جس میں princes کے بجاۓ Pp. درج هوگیا ھے (بحوالہ مزمور باب ۱۱۹ آیت ۱۶۱) -

*p.'s devil* : دیکھو Devil -

*p.'s mark* : نشان طابع (نشان ، مونو گرام وغیرہ جو طابع بطور نشان تجارت استعمال کرے) -

*p.'s pie* : = Pie

**Printing**, *n.* : فعل (print) کا اسم کیفیت -

*p. -ink* : چھاپے کی سیاهی ؛ طباعت کی روشنائی -

*p. -press* : (۱) چھاپہ خانہ ؛ مطبع ؛ پریس - (۲) چھاپنے کی مشین -

**Prior**, *n.* : (۱) پرائر ؛ abbot سے دوسرے درجے کا کلیسائی عہدہ دار؛ نائب صدر راهب - (۲) عہدہ دار خانقاہ - (۳) (تاریخ) بعض اطالوی جمہوری ریاستوں کا چیف مجسٹریٹ ، حاکم عدالت اعلی -

**priorate, priorship**, *nn.* : پرائر کا عہدہ ، مدت ملازمت یا مدت کار گزاری -

**prioress**, *n.* : prior کا مونث -

**Prior**, *a. & adv.* : (۱) سابق ؛ پہلا - (۲) (کسی سے زمانے ، سلسلے یا اهمیت میں) مقدم ؛ افضل - (۳) سابقاً ؛ پہلے ؛ قبل (مثلاً *p. to my arrival* میرے آنے سے پہلے) -

**priority**, *n.* : تقدم ؛ افضلیت ؛ فوقیت ؛ (کسی سے زمانے ، سلسلے ، اهمیت میں) مقدم هونا -

**Priory**, *n.*: خانقاہ یا دار الراهبات جو prior یا prioress کے زیر نگرانی هو -

**promulgator**, *n.* : اعلان کرنے والا ؛ معلن ؛ مشتہر ؛ ناشر ؛ منادی ؛ شایع کنندہ -

**Promulge**, *v. t.* : ( قدیم ) promulgate کے معنوں میں -

**Pronaos**, *n.* : ( یونانی قدیمیات ) معبد کا احاطہ اور پیش -

**Pronate**, *v. t.* : ( عضویات ) پٹیانا ؛ مکب کرنا -

**pronation**, *n.* : ( عضویات ) اکباب -

**Pronator**, *n.* : ( تشریح ) عضلۂ میلانی ؛ وہ عضو جو میلان یا جھکاؤ کا ذمہ دار ھے -

**Prone**, *a.* : (۱) منھ کے بل ؛ پٹ ؛ اوندھا؛ (غیرفصیح) چت ( مثلاً *he fell p.* ) - (۲) ڈھلواں ( زمین ) - (۳) ڈھلواں ( رخ ) - (۴) مائل ؛ راغب -

**pronely**, *adv.* : سر نگوں ؛ اوندھے منھ ؛ چت ؛ پٹ ؛ منھ کے بل -

**proneness**, *n.* : میلان ؛ رغبت ؛ شوق ؛ رجحان ؛ ڈھلان ؛ نشیب ؛ اوندھاپن ؛ پٹ ہونے کی حالت -

*Proneur*, *n.* : (۱) مداح ؛ ثنا گو ؛ ثنا خواں ؛ مدح خواں - (۲) خوشامدی ؛ بھٹئی کرنے والا -

**Prong**, *n.* & *v. t.* : (۱) دو شاخہ ؛ دو شاخے کی شاخ یا کانٹا - (۲) چبھونا ؛ کانٹا چبھونا ؛ بھونکنا ؛ کوچنا ؛ کچو کا مارنا - (۳) ( مٹی وغیرہ ) نوکدار شے سے تہ و بالا کرنا -

*p.* -*buck*, -*horn*, -*horned antelope* : شاخ دار ھرن؛ شاخ دار سینگوں والا ھرن ( شمالی امریکہ کا ) -

(-) **pronged**, *a.* : شاخ دار ؛ کانٹے دار ؛ دندانے دار -

**Pronominal**, *a.* : ضمیری -

**pronominally**, *adv.* : ضمیر کے طور پر ؛ ضمیری حیثیت سے -

**Pronoun**, *n.* : ضمیر -

*demonstrative pp.* : ضمائر اشارہ -

*distributive pp.* : ضمائر توزیعی -

*indefinite pp.* : ضمائر تنکیری -

*interrogative pp.* : ضمائر استفہامیہ -

*personal pp* : ضمائر شخصی -

*possessive pp.* : ضمائر اضافی -

*relative pp.* : ضمائر موصولہ -

**Pronounce**, *v. t.* & *i.* : (۱) بیان کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ ظاھر کرنا ( راے وغیرہ ) - (۲) اعلان کرنا ؛ بالاعلان کہنا - (۳) وثوق سے کہنا ؛ حتمی طور پر کہنا - (۴) صادر کرنا ( فیصلہ ، فتوی ) ؛ دینا (حکم ، سراپ ) - (۵) تلفظ کرنا ؛ بولنا ؛ ادا کرنا ( الفاظ کا ) ( مثلاً *how do you p. this word* ) -

*I cannot p. him out of danger* : میں یہ راے نہیں دے سکتا کے اب وہ خطرے سے محفوظ ھے -

*I p. the mangoes unripe* : میری راے میں آم کچے ھیں -

*p. against* : کسی کے خلاف راے دینا -

*p. for* : کسی کے حق میں راے دینا -

*p. more distinctly* : زیادہ وضاحت سے تلفظ ادا کرو ؛ صاف صاف ادا کرو -

*p. on* : کسی پر راے زنی کرنا

**pronouncement**, *n.* : بیان ؛ اظہار ؛ اعلان ؛ راے ؛ فیصلہ -

**pronounceable**, *a.* : قابل تلفظ ؛ قابل اداے تلفظ -

**Pronounced**, *a.* : (۱) ملفوظ ؛ تلفظ کیا گیا ؛ ادا کیا ھوا - (۲) صریح ؛ واضح ؛ کھلا ؛ قطعی ؛ نمایاں مثلاً :-

*p. flavour* : نمایاں خوشبو اور ذائقہ -

*p. magenta* : کھلا قرمزی رنگ -

*p. tendency* : قوی رجحان ؛ صریح رغبت ؛ نمایاں میلان -

**pronouncedly**, *adv.* : واضح طور پر ؛ کھلے طور پر ؛ نمایاں طور پر ؛ صریحاً -

**Pronouncing**, *n.* & *a.* : (۱) تلفظ ؛ صدور (فیصلہ وغیرہ) ؛ اظہار ( راے وغیرہ ) - (۲) تلفظ کی ؛ تلفظ والا ؛ تلفظ دار ؛ جس میں تلفظ دیا ھوا ھو مثلاً :-

*p. dictionary* : تلفظ والا لغت -

**Pronunciamento**, *n.* : اعلان ؛ اشتہار ؛ محضر ( باغیوں کی طرف سے خصوصاً ھسپانی داں ممالک میں ) -

**Pronunciation**, *n.* : تلفظ ؛ طرز ادا ؛ لب و لہجہ -

**Proof**, *n.* : (۱) ثبوت ؛ دلیل ؛ حجت ؛ برھان (مثلاً *it requires no p.* ) - (۲) شہادت؛ گواھی؛ قانونی شہادت؛ تحریری یا زبانی شہادت - (۳) تصدیق ؛ توثیق ؛ اثبات (مثلاً *it is not capable of p.* ) - (۴) (اسکاچستانی قانون) سماعت مقدمہ بحضور جج بجاے جوری - (۵) آزمائش ؛ جانچ ؛ امتحان ( مثلاً *it must be brought to the p.*, *will stand a severe p.* ) - (۶) ( مقام ) امتحان اسلحہ - (۷) ( قدیم ) نا قابل گزر ھونا ( مثلاً *armour of p.* ) - (۸) معیار قوت شراب مقطر ؛ شراب مقطر کی طاقت کا معیار - (۹) ( طباعت ) پروف ؛ وہ مطبوعہ کاغذات وغیرہ جو بغرض تصحیح مشین میں سے نکالے جاتے ھیں مثلاً *first p.* ) ؛ تصویری پروف - (۱۰) امتحانی نلی - (۱۱) نا ھموار یا نا تراشیدہ کنارے ( کتاب کے ) -

*artist's' engraver's, p.* : فن کار کا تصویری پروف؛ کندہ کار کا پروف ، یہ نقش اول ھے جو صناع و نقاش تصحیح و ترمیم کے لئے تیار کرتے ھیں -

*positive p.* : مثبت ثبوت ؛ بین ثبوت -

*p. before letters* : صناع وغیرہ کے دستخط اور تحریر سے قبل کا پروف -

*p.* -*plane* : ایک موصل قرص جس میں ایک غیر موصل دستہ ھوتا ھے اور برق پیمائی کے کام آتا ھے -

*p.* -*reader* : پروف خواں-

*p. reading* : پروف خوانی -

*p. sheet* : پروف ورقہ -

*signed p.* : دستخطی پروف ، وہ پروف جس پر صناع و فن کار کے دستخط ھوں -

*the p. of the pudding is in the eating* : مٹھائی کی ( عمدگی کی ) دلیل اس کے کھانے میں ھے -

**proofless**, *a.* : بے ثبوت ؛ بے دلیل -

**Proof**, *a.* & *v. t.* : (۱) آزمودہ قوت کے ( اسلحہ ) ؛ نا قابل گزر (مثلاً *p. against the severest weather*) ؛ ٹھس؛ بےحس؛ غیر متاثر (مثلاً *p. against the pricks of conscience* ضمیر کی سرزنش سے غیر متاثر ) - (۲) (-proof) (بطور جز ترکیبی ) روک (مثلاً *bomb-p.* بم روک) - (۳) نا قابل گزر بنانا ؛ خصوصاً (کپڑے وغیرہ کو ) پن روک ( *waterproof* ) بنانا ، موم جامہ بنانا -

*bullet -p.* : گولی روک -

*burglar -p.* : نقب روک -

*rain -p.* : مینہ روک -

*sound -p.* : آواز روک -

*water -p.* : پن روک -

*weather -p.*: طوفان روک -

**Prop**, *n. & v. t. & i.* : (۱) آڑ ؛ اڑ واڑ ؛ ٹیک ؛ ٹیکن ؛ تھونی ؛ پر واڑہ ؛ پایہ ؛ (مجازاً) سہارا ؛ آسرا ؛ رکن - (۲) سہارا دینا ؛ آڑ ، اڑ واڑ ، ٹیک ، ٹیکن ، تھونی لگانا - (۳) سہارا دینا ؛ تھامنا ؛ سنبھالنا - (۴) گھوڑے کا چلتے چلتے یکایک رک جانا -

**Prop** : دیکھو Proposition -

**Propaedeutic**, *a. & n.* : (۱) ابتدائی ؛ تمہیدی ؛ افتتاحی ؛ اولیاتی - (۲) (جمع) ابتدائی علوم یا مضامین ؛ تمہیدی مضامین یا علوم ؛ ابتدائیات ؛ اولیات -

**propaedeutical**, *a.* : ابتدائی ؛ تمہیدی ؛ اولیاتی -

**Propaganda**, *n.* : (۱) the P (*Congregation, College, of*) کارڈینلوں کی جماعت جس کے ذمے غیر ممالک کے مشنوں کی نگرانی ہوتی ہے - (۲) نشر و اشاعت کا انتظام یا تدبیر ؛ پروپے گنڈا ؛ نشر و اشاعت کی انجمن - (۳) (بطور جمع غیر صحیح استعمال) پروپیگنڈے کے اصول ، کوشیش ، تجاویز -

**Propagandist**, *n.* : (۱) مبلغ ؛ داعی ؛ نشر و اشاعت کرنے والا - (۲) انجمن نشر و اشاعت کا رکن -

**propagandism**, *n.* : تبلیغ ؛ نشر و اشاعت -

**propagandistic**, *a.* : تبلیغانہ ؛ مبلغانہ ؛ ناشرانہ ؛ اشاعت پرستانہ -

**propagandize**, *v. i. & t.* : (۱) تبلیغ کرنا (کسی مذہب یا اصول وغیرہ کی) ؛ باقاعدہ نشر و اشاعت کا کام کرنا - (۲) تبلیغ کرنا ؛ نشر و اشاعت کرنا ؛ پروپے گنڈا کرنا -

**Propagate**, *v. t.* : (۱) پھیلانا - (۲) پیدا کرنا (اولاد وغیرہ) ؛ افزائش کرنا ؛ بڑھانا (نسل وغیرہ) - (۳) زیادہ کرنا (تعداد میں) - (۴) مشتہر کرنا ؛ مشہور کرنا ؛ اشاعت کرنا (عقیدے ، رسم وغیرہ کی) - (۵) رائج کرنا ؛ مروج کرنا - (۶) وسیع کرنا ؛ پہنچانا -

**propagation**, *n.* : نشر ؛ اشاعت ؛ افزائش ؛ توسیع ؛ ازدیاد ؛ تولید -

**propagator**, *n.* : پھیلانے والا ؛ وسیع کرنے والا ؛ ناشر ؛ اشاعت کرنے والا ؛ مبلغ -

**propagative**, *a.* : ناشرانہ ؛ مبلغانہ وغیرہ -

**Proparoxytone**, *a. & n.* : (۱) (یونانی نحو) جس کے ما قبل آخرین پر نبرہ یا زور ہو - (۲) وہ لفظ جس کے جز ما قبل آخرین پرنبرہ ہو -

**Propel**, *v. t.* : آگے پیلنا ؛ دھکیلنا ؛ ٹھیلنا ؛ چلانا ؛ آگے چلانا ؛ آگے بڑھانا ؛ تحریک دینا (لفظاً و مجازاً) -

**Propellent**, *a. & n.* : (۱) پیلنے والا ؛ دھکیلنے والا ؛ ٹھیلنے والا ؛ محرک - (۲) وہ انفجاری مادہ جو گولی کو اسلحۂ آتشیں میں سے باہر کی طرف دھکیلتا ہے ؛ محرک -

**Propeller**, *n.* : دھکیلنے والا ؛ پیلنے والا ؛ آگے چلانے والا ؛ آگے بڑھانے والا ؛ وہ گردش کرنے والی دھری جو جہازوں یا ہوائی مشینوں میں لگی ہوتی ہے ، اس کے دو یا دو سے زیادہ پھل ہوتے ہیں جو اس کو دھکیلتے ہیں ؛ سائق ؛ دھکیلو ؛ سہم دوار ؛ سہم گرداں ؛ پنکھا -

*screw p.* : پیچ دار دھکیلو -

**Propensity**, *n.* : رجحان ؛ رغبت ؛ میل ؛ میلان ؛ جھکاؤ ؛ لگاؤ -

**Proper**, *a.* : (۱) (قدیم) ذاتی ؛ اپنا (مثلاً *with my own p. eyes*) - (۲) اصلی ؛ حقیقی (مثلاً *within the sphere of psychology p.*) - (۳) مخصوص (مثلاً *p. lessons*) - (۴) ٹھیک ؛ درست ؛ صحیح (مثلاً *in the p. sense*) - (۵) مناسب ؛ موزوں (مثلاً *choose the p. time*) - (۶) (بول چال) کامل ؛ پکا ؛ سر تا سر ؛ اول درجے کا (مثلاً *there was a p. row about it*) - (۷) (قدیم) خوب صورت ؛ وجیہہ ؛ حسین ؛ خوش وضع ؛ خوش قطع (مثلاً *these Indians were very p., tall & lusty men*) - (۸) مناسب ؛ درست ؛ معقول ؛ شایستہ ؛ شریف - (۹) (نقابت) اصلی رنگ میں ؛ حقیقی رنگ میں (مثلاً *a peacock p.*) -

*p. fraction* : کسر خالص (جو اکائی سے کم ہو) -

*p. motion* : (ہئیت) حرکت خاصہ (حرکت ظاہرہ یا حرکت موئیہ کا وہ حصہ جس کی نسبت یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ کسی ستارے کی واقعی حرکت سے پیدا ہوتی ہے) -

*p. noun* or *name* : اسم خاص ؛ اسم معرفہ -

**Properispomenon**, *a. & n.* : (۱) (یونانی صرف و نحو) جس کے جزو ما قبل آخر پر نبرہ یا تاکید ہو - (۲) لفظ جس کے جزو ما قبل آخر پر نبرہ یا تاکید ہو -

**Properly**, *adv.* : (۱) بخوبی ؛ بحسن و خوبی ؛ خوش اسلوبی سے ؛ اچھی طرح ؛ مناسب طور پر ؛ موزوں طور سے (مثلاً *do it p. or not at all*) - (۲) شائستہ طور پر ؛ شریفانہ طور سے ؛ انسانیت سے (مثلاً *behave p.*) - (۳) (بول چال) پورا پورا ؛ کامل طور پر ؛ بالکل (مثلاً *I thrashed him p.*) -

**Property**, *n.* : (۱) ملکیت ؛ حقیت ؛ ملک ؛ مال ؛ جائداد ؛ جاگیر ؛ املاک ؛ مقبوضہ ؛ مقبوضات - (۲) (تھیٹر ، عموماً جمع) لباس یا فرنیچر وغیرہ جو اسٹیج پر استعمال کیا جائے - (۳) (منطق) وصف مشترک ؛ صفت ؛ عرض - (۴) خاصہ ؛ خاصیت (مثلاً *elasticity is a marked p. of indiarubber*) -

*a man of p.* : مال دار آدمی ؛ صاحب جایداد -

*he has a small p. in Norfolk* : نارفک میں اس کی کچھ جایداد ہے -

*personal p.* : جایداد منقولہ ؛ مال منقولہ -

*p. has its duties* : ملکیت کے ساتھ فرائض بھی لگے ہوئے ہیں -

*p. man, p. master* : (تھیٹر) شخص جس کی تحویل میں اسٹیج کا سامان ہو -

*p. qualification* : قابلیت جو جایداد کی بناء پر حاصل ہو ؛ قابلیت مشروط بہ جایداد ؛ قابلیت منحصر بہ جایداد -

*p. tax* : محصول بہ جایداد -

*real p.* : جائداد غیر منقولہ ؛ جائداد سکنی ؛ جائداد زرعی -

*she regards him as her exclusive p.* : وہ اس کو بالکلیہ اپنی ملک سمجھتی ہے -

**Prophecy,** *n.* : (۱) پیش گوئی ؛ پیشین گوئی - (۲) پیشینگوئی بذریعہ اِلہام اِلقا ' وحی - (۳) پیغمبرانہ صلاحیت یا قابلیت پیشینگوئی ' مثلاً ( *gift of p.* ) -

**Prophesy,** *v. t. & i.* : (۱) وحی کی بناء پر کہنا ؛ بحیثیت پیغمبر کہنا ؛ پیش گوئی کرنا ؛ اِلہام بیانی کرنا ؛ آیندہ کا حال بتانا - (۲) (قدیم) صحف آسمانی کی تفسیر کرنا -

**Prophet,** *n.* : (۱) نبی ؛ رسول ؛ پیغمبر - (۲) پیشین گو ؛ غیب دان ؛ غیب گو - (۳) نمایندہ ؛ حامی (کسی اصول وغیرہ کا) - (۴) (عامیانہ) = Tipster - مثلاً ( *a weather p.* )

*major pp.* : انبیاے اعظم ( عیسایاہ ' یرمیاہ ' حزقیل ' دانیال ) -

*Saul among the pp.* : وہ شخص جس کی ذات سے غیر متوقع قابلیتیں اور ہمدردیاں ظہور میں آئیں -

*the P.* : النبی ؛ الرسول یعنی حضرت محمد الرسول اللہ ؛ (نیز) جوزف اسمتھ بانئی فرقۂ مارمون ( Mormons ) -

*the pp.* : انبیاے عہد عتیق ( جن پر توریت ' زبور وغیرہ نازل ہوئیں ) -

*the twelve minor pp.*: بارہ انبیاے خرد [ ہوسیع ( Hosea ) سے ملاکی ( Malachi ) تک ] -

**prophetess,** *n.* : نبیہ ؛ پیغمبرانی -

**prophethood, prophetship,** *nn.*: پیغمبری؛ نبوت؛ رسالت-

**Prophetic,** *a.* : پیغمبرانہ ؛ ملہمانہ ؛ پیش گویانہ ؛ اِلہامی -

**prophetical,** *a.* : پیغمبرانہ ؛ رسولانہ ؛ انبیانہ وغیرہ -

**prophetically,** *adv.* : پیغمبرانہ یا ملہمانہ طور پر ؛ پیش گوئی کے طور پر ؛ پیش گوئی کرتے ہوے وغیرہ -

**Prophylactic,** *a. & n.* : (۱) ( طب ) حفظ ما تقدمانہ ؛ احتیاطی - (۲) محافظ ' مانع ( امراض وغیرہ ) - (۳) دواے مانع امراض ؛ دواے حفظ ما تقدم ؛ مرض روک دوا ؛ تدبیر حفظ ما تقدم -

**Propinquity,** *n.* : (۱) قرب ؛ نزدیکی ؛ قربت - (۲) قرابت ؛ رشتہ داری ؛ عزیز داری ؛ قرابت داری - (۳) تشبہ ؛ مشابہت ؛ یکسانی -

**Propitiate,** *v. t.* : (۱) منانا ؛ روٹھے کو منانا ؛ راضی کرنا ؛ رضامند کرنا ؛ خوش کرنا ؛ بہلانا - (۲) موافق کرنا ؛ ساز گار کرنا ؛ مہربان کرنا -

**Propitiation,** *n.* : (۱) رضا جوئی ؛ حصول خوشنودی ؛ منانا - (۲) کفارہ ؛ کفارۂ گناہ - (۳) (قدیم) قربانی ؛ بلدان ؛ بھینٹ؛ نذر؛ نیاز؛ منت؛ صدقہ (مثلاً *he is the p. for our sins*) -

**Propitiatory,** *a. & n.* : (۱) رضا جویانہ ؛ دل خوش کن ؛ دل جو ؛ دل پذیر ( مثلاً *p. smile* ) ؛ مصالحت آمیز - (۲) کفارے کا ؛ کفارے سے متعلق ؛ کفارہ آمیز ؛ کفارہ بخش - (۳) تابوت یہودا کا طلائی غلاف ؛ عرش -

**propitiatorily,** *adv.* : کفارتاً ؛ از راہ کفارہ ؛ کفارے کے طور پر ؛ صدقے کے طور پر ؛ رضا جوئی کے طور پر -

**Propitious,** *a.* : (۱) ساز گار ؛ موافق ؛ مساعد ( مثلاً *the circumstances were p.* ) (۲) (شگون وغیرہ) سعد ؛ مبارک ؛ مسعود - (۳) (موسم ' موقع وغیرہ) مناسب ؛ موافق ؛ ساز کار ؛ راس -

**propitiously,** *adv.* : مساعدانہ یا ساز گارانہ طور پر وغیرہ -

**propitiousness,** *n.* : ساز گاری ؛ مساعدت؛ سعد ؛ موافقت -

**Propolis,** *n.* : نحلی سریش ؛ عسلی سریش ( جو مہال کی مکھیاں کلیوں سے رخنے بند کرنے کے لئے حاصل کرتی ہیں ) -

**Proponent,** *a. & n.*: مجوز؛ محرک؛ پیش کرنےوالا(کسی تجویز ' خیال یا تحریک کا) -

**Proportion,** *n. & v. t.* : (۱) حصہ ؛ مقدار ؛ تعداد ( مثلاً *the p. of deaths* ) - (۲) نسبت ؛ تناسب ( مثلاً *a large p. to the population* ) - (۳) مناسبت؛ تناسب ؛ موافقت ( مثلاً *his success bore no p. to his deserts* ) - (۴) (ریاضی) تناسب - (۵) (حساب)اربعۂ متناسبہ -(۶) (بحالت جمع)جسامت؛ وسعت ( مثلاً *he was an athlete of magnificent pp.* ) - (۷) متناسب کرنا ؛ تناسب قایم کرنا ؛ توافق پیدا کرنا (مثلاً *p. praise & blame to each according to their due*) -

*it was out of (all) p.* : وہ سرتا سر غیر متناسب تھا -

*price will be raised in p. to labour* : اُجرت کے تناسب سے قیمت میں اضافہ کیا جاے گا -

**proportionless,** *a.* : بے تناسب ؛ غیر متناسب -

**(-)proportioned,** *a.* : متناسب؛ موزوں-

**proportionment,** *n.* : نسبت ؛ تناسب ؛ توازن ؛ توافق -

**Proportional,** *a. & n.* : (۱) نسبتی ؛ متناسب ؛ برابر ( مثلاً *a p. increase in the price* قیمت میں متناسب اضافہ ) - (۲) عدد متناسبہ (مثلاً *8 is a mean p. between 4 & 16*; *5, 3, 15, 9 are pp.*) -

*p. representation* : متناسب نمایندگی -

**proportionable,** *a.* : تناسب پذیر؛ متناسب؛ موزوں؛موافق-

**proportionate,** *a.* : متناسب ؛ موافق؛ ہم قدر ؛ ہم نسبت ؛ ہم تناسب ؛ برابر ؛ نسبتی ؛ بحصۂ متناسبہ -

**proportionably, proportionately,** *advv.* : متناسباً ؛ نسبتاً ؛ از روے نسبت؛ از راہ تناسب؛ حسب تناسب ؛ حسب‌نسبت-

**proportionality,** *n.* : متناسبیت ؛ نسبت ؛ تناسب؛ توافق -

**proportionally,** *adv.* : متناسباً ؛ حسب تناسب ؛ حسب نسبت ؛ بقدر تناسب ؛ نسبت سے -

**Proportionalist,** *n.* : (۱) تناسب داں ؛ تناسب کار - (۲) نقشہ ساز - (۳) متناسب نمایندگی کا حامی -

**Proposal,** *n.* : (۱) تجویز؛ تحریک - (۲) پیغام شادی ( مثلاً *I have had a p.* ) - (۳) منصوبہ ( مثلاً *the p. was never carried out* یہ منصوبہ عمل پذیر نہ ہوا ) .

**Propose,** *v. t. & i.* : (۱) تجویز کرنا ؛ راے دینا - (۲) آگے لانا ؛ غور کے لئے پیش کرنا ؛ منصوبہ پیش کرنا ؛ تحریک کرنا ؛ تحریک پیش کرنا ( مثلاً *they p. a change* ) - (۳) مقصد قرار دینا ( مثلاً *the object I p. to myself* ) - (۴) نام زد کرنا ( کسی شخص کو کسی جماعت وغیرہ کی رکنیت کے لئے ) - (۵) جام صحت تجویز کرنا - (۶) شادی کی درخواست کرنا - (۷) قصد کرنا ؛ ارادہ کرنا -

*man proposes, God disposes* : تدبیر کند بندہ ؛

تقدیر کند خندہ ؛ مادرچہ خیالیم فلک درچہ خیال-

**Proposition**, *n.*: (۱) قول؛ بیان ؛ مسئلہ ( مثلاً *a p. too plain*
*to need argument*) - (۲) ( منطق ) قضیہ - (۳) ( ریاضی )
(مخفف.prop) شکل؛ دعویٰ- (۴) تجویز؛ منصوبہ؛ مسئلہ؛ قضیہ -
(۵) (امریکہ تجارتی و سوقیانہ) کام؛ پیشہ ؛ عمل ؛ بیوپار؛ کاروبار ؛
(مثلاً *this is not a paying p.*)؛ حریف؛ مخالف؛ توقع وغیرہ-

**propositional**, *a.*: قضیاتی ؛ تجویزی ؛ مبنی بر تجویز -

**Propound**, *v. t.*: (۱) تجویز کرنا؛ پیش کرنا ؛ غور کرنا؛ غور یا
منظوری کے لئے پیش کرنا (مسئلہ' تجویز ' معاملہ وغیرہ ) - (۲)
( وصیت نامے کو) توثیق کے لئے پیش کرنا (حاکم مجاز کے سامنے)-

**propounder**, *n.*: مجوز؛ تجویز کنندہ ؛ پیش کنندہ -

**Propraetor**, *n.*: ( تاریخ روما ) سابق پریٹر ' جو کسی ایسے صوبے
کا پریٹر مقرر کیا جاتا تھا جو عسکری اقتدار میں نہیں ہوتا تھا
( دیکھو praetor ) -

**Proprietary**, *a. & n.*: (۱) مالک جایداد ؛ زمیندار ( صفت کے
معنوں میں )- (۲) مالکانہ؛ زمین دارانہ- (۳) جو ذاتی ملک ہو
( خصوصاً پیٹنٹ ادویہ ) - (۴) ملکیت ؛ مالکیت ؛ زمینداری -
(۵) جماعت مالکان ؛ فرقۂ زمین داران -

*an exclusive p.*: ملکیت غیر مشترکہ ؛ بلا شرکت غیرے ملکیت -

*p. class*: فرقۂ زمین داراں -

*p. medicine*: ادویۂ مملوکۂ خاص ؛ مملوکۂ خاص ادویہ ؛ وہ
دوائیں جو قانون موجدان کے ذریعے محدود و محفوظ ہیں-

*p. rights*: حقوق مالکانہ -

*the landed p.*: فرقۂ زمین داران ؛ جماعت مالکان اراضی -

**Proprietor**, *n.*: صاحب ملکیت ؛ مالک -

**proprietorial**, *a.*: مالکانہ -

**proprietorially**, *adv.*: مالکانہ یا زمین دارانہ حیثیت سے -

**proprietorship**, *n.*: حقیت؛ مالکیت؛ حقیت داری؛ زمین داری-

**proprietress**, *n.*: مالکہ؛ حقیت دار عورت ؛ زمین دارنی -

**Propriety**, *n.*: (۱) معقولیت؛ درستی؛ صحت ؛ مناسبت؛ موزونیت
(مثلاً *I doubt the p. of the term* مجھے اس لفظ کی موزونیت
میں شک ہے ) - (۲) ... اطواری ؛ حسن اسلوب ؛ حسن
اطوار ؛ حسن اخلاق ؛ تمیز؛ اداب ( مثلاً *breach of p.*) -
(۳) ( بصالت جمع ) اخلاق ؛ آداب ؛ خوش اطواری ( مثلاً
*you must observe the p.* آپ کو آداب کا خیال رکھنا چاہئے)-

*Proprio motu* or *motu proprio*, *n.*: ( ان فرامین پوپ کے
تمہیدی الفاظ جو مہری نہیں ہوتے تھے اور پاپائی عدالتوں میں
استعمال ہوتے تھے ) اپنے طور پر ؛ بلا جبر و ترغیب -

**Props** *n.* pl.: ( عامیانہ ) اسٹیج کا ساز و سامان -

**Proptosis**, *n.*: (مرضیات) فتق؛ ابھار؛ خصوصاً آنکھ کا باہر آنا ؛
سقوط چشم -

**proptosed**, *a.*: جس کی آنکھ کا ڈھیلا آگے نکلا ہو ؛ ڈھیلے دار-

**Propulsion**, *n.*: (۱) دفع ؛ اخراج ( مثلاً *warm bathing*
*promotes the p. of noxious matter*) - (۲) تحریک ؛
جوش ( مثلاً *unconquerable p. to write*) - (۳) آگے کو
دھکا دینا یا چلانا؛ ریلنا؛ تحریک (مثلاً *ships driven by the p.*
*of wind*) -

**propulsive**, *a.*: محرک ؛ باعث تحریک -

**Propylaeum**, *n.* (pl-*a.*): باب ہیکل؛ مندر یا معبد کا پھاٹک -

*the Pp.*: باب ایکرو پولس واقع ایتھنز -

**Propylite**, *n.*: برکانی چٹان ؛ آتش فشانی چٹان ( جو بعض
چاندی کی کانوں کے علاقے میں پائی جاتی ہے ) -

**propylitic**, *a.*: برکانی ؛ آتش فشانہ -

**Propylon**, *n.* ( pl. -*ons*,-*a* ): = propylaeum

**Prorogue**, *v.t. & i.*: (۱) ( پارلیمنٹ کا جلسہ ) ملتوی کرنا -
(۲) ملتوی ہونا ( پارلیمنٹ کے اجلاس کا ) -

**prorogation**, *n.*: اِلتوا ( اجلاس پارلیمنٹ کا ) -

**Pros-**: ( لاحقہ ) (۱) ( کسی چیز کی ) طرف ' جانب ' سمت
میں - (۲) علاوہ -

**Prosaic**, *a.*: (۱) ناثرانہ؛ نثری ؛ غیر شاعرانہ؛ غیر ادیبانہ - (۲)
معمولی ؛ روکھاپھیکا ؛ غیر دلچسپ ؛ بےمزہ ؛ بے لطف؛ بےکیف؛
فرسودہ ؛ پیش پا افتادہ ( مثلاً *a p. life, person, view*) -

**prosaically**, *adv.*: معمولی طور سے؛ غیر دلچسپ طور سے؛ غیر
شاعرانہ طور پر -

**prosaicness**, *n.*: معمولی پن ؛ غیر شاعرانہ پن ؛ بےلطفی؛
بے کیفی ؛ بد مزگی ؛ پھیکاپن -

**Prosaist**, *n.*: (۱) ناثر ؛ نثر نویس ؛ نثر نگار - (۲) غیر دلچسپ
شخص ؛ بے کیف شخص -

**prosaism**, *n.*: (۱) نثری انداز تحریر؛ نثر پسندی - (۲) بےکیفی؛
بے لطفی؛ بے مزہ پن -

**Proscenium**, *n.*(pl.-*a*): (۱) (قدیم یونانی تھیٹر) اسٹیج -(۲) (موجودہ
تھیٹر ) پردے اور روشن چوکی ( آرکسٹرا ) کی درمیانی جگہ -

**Proscribe**, *v. t.*: (۱) قانونی حفاظت سے خارج کرنا ؛ قانونی
حمایت سے باہر کرنا- (۲) جلا وطن کرنا؛ دیس نکالا دینا؛ واجب القتل
ٹھیرانا - (۳) (مجازاً) خارج کرنا ؛ خطرناک قرار دینا ؛ ناجایز
ٹھیرانا ؛ ممنوع قرار دینا -

**proscription**, *n.*: (۱) قتل کا فتویٰ ؛ جواز قتل ؛ جلا وطنی ؛
دیس نکالا - (۲) ممانعت ؛ ممنوع قرار دینا ؛ خارج کرنا -

**proscriptive**, *a.*: ممانعتی ؛ ممنوعانہ ؛ ممانعت آمیز
( مثلاً *p. measures* ) ؛ جابرانہ ؛ جابر ( مثلاً *they persued*
*them with p. laws* ) -

**Prose**, *n. & v. t. & i.*: (۱) نثر- (۲) سادہ ' واقعی ' بے رنگ '
معمولی کیفیت ( مثلاً *p. of existence* ) - ( ۳ ) معمولی ' غیر
دلچسپ ' اُکتا دینے والی تحریر یا بحث - (۴) ( کلیسا ) مقفیٰ
نثر ؛ نثر مسجع (جو خدا کی حمد کے بعد گا کر پڑھی جاتی ہے)- (۵)
معمولی' بے مزہ بات چیت کرنا- (۶) نظم کو نثر میں تبدیل کرنا -

*p. poem*: شاعرانہ نثر ؛ نثر موصع -

**proser**, *n.*: (۱) نثر نگار ؛ نثر نویس - ( ۲ ) بے لطف یا
بے مزہ باتیں کرنے والا -

**Prosector**, *n.*: مردہ شگاف ؛ جو شخص تشریحی لکچر کی
تیاری کے لئے جسم کو چیرتا ہے -

**Prosecute**, *v. t.*: (۱) درپے رہنا؛ لگے رہنا؛ مزاولت کرنا (مطالعہ '
تحقیق وغیرہ میں ) - (۲) کرتے رہنا ؛ چلانا (کسی پیشے یا تجارت
کا )- (۳) مقدمہ قایم کرنا ؛ مقدمہ چلانا ؛ استغاثہ کرنا ؛ استغاثہ
دائر کرنا ؛ فوجداری مقدمہ چلانا ( مثلاً *trespassers will be*
*prosecuted* مداخلت بے جا کنند گان پر فوجداری مقدمہ دائر

کیا جاے گا ) -

**Prosecution,** *n.*: (۱) مزاولت؛ جاری رکھنا ؛ چلانا (کسی کام یا پیشے وغیرہ کو) - (۲) ( قانون ) استغاثہ ؛ فوج داری دعوی ؛ فوج داری مقدمہ -(۳) قانونی کارروائی؛ قانونی چارہ جوئی- (۴) مستغیث (مثلاً *the p. denied it* مستغیث نے اس سے انکار کر دیا )-

**Prosecutor,** *n.* : مستغیث ؛ فوج داری دعوی کرنے والا ؛ پیروکار ( فوجداری ) -

*public p.* : وکیل سرکار ؛ پیروکار سرکار -

**prosecutrix,** *n.* ( pl. *-trices* ) : مستغیثہ ؛ پیروکار خاتون-

**Proselyte,** *n.* & *v. t* : (۱) نو معتقد ؛ نو مرید ؛ نو مذهب ؛ شخص جو نیا نیا تبدیل مذهب کرتا ھے (مثلاً *he made many pp* ) ؛ کسی نئے اصول یا عقیدے کا اختیار کرنے والا ؛ ایک فریق سے الگ ھوکر دوسرے فریق سے مل جانے والا ؛ نو معتقد ؛ جدید الایمان ؛ نو داخل ( ج ) - (۳) نو یهودی - (۴) ( شاذ ) ( کسی شخص کو ) اس کا مذهب چھڑا کے اپنے مذهب میں لانا ؛ اپنے فریق میں شامل کر لینا ؛ توڑ لینا -

*p. of the gate* : نو یهودی ( جو ختنہ نہیں کراتا ) -

**proselytism,** *n.* : (۱) نو اعتقادی ؛ نو مریدی- (۲) تبلیغ -

**proselytize,** *v. t.* : معتقد بنانا ؛ مرید بنانا یا کرنا ؛ ایک مذهب سے دوسرے مذهب میں لانا ؛ تبدیل مذهب کرانا -

**proselytizer,** *n.* : مبلغ ؛ داعی ؛ مرید کرنے والا -

**Prosenchyma,** *n.* : (نباتیات) دوکیہ ( ج )؛ طولی بافت -

**prosenchymatous,** *a.*: دوکیائی؛ طولی بافت کا ؛طولی بافت والا-

**Prosify,** *v. t.* & *i.*: (۱) نثرانا ؛ نثر میں تبدیل کرنا ؛ نثر کا سا بے کیف بنانا - (۲) نثر لکھنا -

***Prosit,*** *int.* : یہ کلمہ اس وقت بولا جاتا ھے جب کسی کا جام صحت پیتے ھیں ( لفظی معنی خدا کرے یہ تمہارے حق میں مفید ھو ) -

**Prosody,** *n.* : عروض ؛ علم عروض -

**prosodiacal,** *a.* : عروضانہ -

**prosodial,** *a.* : عروضی -

**prosodist,** *n.* : عروضی ؛ عروض دان -

**prosodic,** *a.* : عروضانہ ؛ عروضی -

**Prosopopoeia,** *n.* : (۱) ( معنی و بیان ) ایک قسم کی صنعت جس میں ایک خیالی یا غائب مقرر تقریر یا ایکٹ کرتا ہوا دکھایا جاتا ھے ؛ ایک فرضی مقرر کی تمہید - (۲) تشخیص و تجسیم ؛ تجسیم اشیاے مجردہ ؛ مجرد اشیاء کو جسم دینا یا جسمانی حالت میں ظاهر کرنا -

**Prospect,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) منظر؛ نظارہ؛ سین؛ سماں ؛ فضا ( مثلاً *a fine, commanding, p.* ) - (۲) د ماغی منظر ( مثلاً *that opened quite a new p. to his mind* )- (۳) امید؛ رجا ؛ توقع؛ توقع کامیابی؛ امکان یا موقع ترقی ( *young peo, le often worry becau e they think they have no pp.* )-(۴) ( معدنیات ) امید افزا مقام جہاں سے کچھہ نکلنے کی توقع ھو - (۵) کچی دھات یا اس کا نمونہ امتحان کرنے کے لئے - (۶) ( معدنیات ) سونے یا دیگر معدنیات کے لئے کسی علاقے کی معدنی تفتیش کرنا ؛ تجربتاً کان کنی کرنا ؛ آئندہ کی امید دلانا ( معدنیات کے متعلق ) -

**prospectless,** *a.* : بے توقع ؛ غیر امید افزا -

**prospector,** *n.* : سونے ' چاندی کے لئے کان کی تلاش کرنے والا ؛ متجسس ؛ متلاشی -

**Prospective,** *a.* : (۱) متعلق بہ زمانۂ مستقبل؛ موثر بہ زمانۂ مستقبل ؛ مستقبلی ( مثلاً *the law was held to be p.* )- (۲) ھونے والا؛ آئندہ وقوع میں آنے والا (مثلاً *p. son-in-law, profit*)-

**prospectively,** *adv.*: آئندہ کے خیال سے ؛ بہ نظر مستقبل ؛ آئندہ کی توقع سے -

**prospectiveness,** *n.* : مستقبلیت ؛ مستقبل بینی ( ج ) -

**Prospectus,** *n.* (pl. *-tuses*) : کیفیت نما ( کتابچہ وغیرہ جو کسی مدرسہ ' کمپنی یا آیندہ شایع ھونے والی کتاب کے تفصیلی حالات اور خصوصیات کو ظاهر کرے ) ؛ پراسپکٹس -

**Prosper,** *v. i.* & *t.* : (۱) کامیاب ھونا ؛ سر سبز ھونا ؛ پھلنا پھولنا ؛ بار آور ھونا ؛ برومند ھونا ؛ فروغ پانا ( مثلاً *cheats never p.* دغا باز کبھی پھولتے پھلتے نہیں ) - (۲) کامیاب کرنا ؛ بامراد کرنا ؛ بارور کرنا ؛ سرسبز کرنا ( مثلاً *Heaven p. him* ) -

**Prosperous,** *a.* : (۱) کامیاب ؛ با مراد ؛ سر سبز ؛ پھلا پھولا ؛ برومند ؛ بھاگوان ؛ اقبال مند ؛ ھرا بھرا ؛ بھرا پرا ( مثلاً *a p. year, p. business, enterprize* ) - (۲) مبارک ؛ سعید ؛ موافق ؛ مسعود ( مثلاً *in a p. hour* ) -

**prosperity,** *n.* : کامیابی ؛ خوش اقبالی ؛ اقبال مندی ؛ سرسبزی ؛ برومندی ؛ خوش طالعی ؛ فلاح ؛ بهبود ؛ بهبودی -

**prosperously,** *adv.* : کامیابی سے ؛ خوش اقبالی سے -

**Prostate,** *n.* : بڑا غدود ؛ غدۂ مثانہ -

**prostatic,** *a.* : غدۂ مثانہ یا اس کے فعل کا یا اس کے متعلق-

**Prostatitis,** *n.* : غدہ مثانہ کا ورم -

**Prosthesis,** *n.* : (۱) (صرف و نحو) سابقہ ؛ اضافہ ؛ انضمام ' کسی لفظ کے شروع میں کسی حرف یا کسی جزو کا اضافہ ( مثلاً *beloved* میں *be* ) - (۲) (جراحی) اضافہ؛ انضمام ؛ جوڑ ( کسی عضو کو پورا کرنا یا مصنوعی پیر یا ھاتھہ لگانا ) -

**prosthetic,** *a.* : اضافی ؛ انضمامی -

**Prostitute,** *n.* & *v. t.* : (۱) رنڈی ؛ کسبی ؛ بیسوا ؛ مال زادی؛ قحبہ ؛ فاحشہ - (۲) (*p. oneself*) رنڈی یا بیسوا بننا ؛ عصمت فروشی کرنا ( مجازاً ) عزت فروشی کرنا ؛ ( قابلیت وغیرہ کو ) برے کام میں لگانا ؛ کسی ذلیل کام میں ( لیاقت وغیرہ ) صرف کرنا -

**prostitution,** *n.* : رنڈی پن ؛ بیسوا پن ؛ قحبہ پن ؛ عصمت فروشی ؛ عزت فروشی ؛ اپنی قابلیت وغیرہ کا معیوب طور پر استعمال کرنا ( مثلاً *p. of* one's *genius* )-

**Prostrate,** *a.* : (۱) پٹ ؛ منہ کے بل ؛ پٹ لیٹا ھوا - (۲) افتادہ ؛ گرا ھوا ؛ پڑا ھوا ؛ پسرا ھوا (علامت عجز) - (۳) مغلوب؛ شکست خوردہ ( مثلاً *had laid the Tory party p.* ) - (۴) تھکا ماندہ - (۵) ( نباتیات ) غلطان ؛ زمین پر پڑا ھوا -

**Prostrate,** *v. t.*: (۱) گرانا ؛ گرا دینا؛ فرش کردینا؛ چت کردینا ؛ چت لٹادینا ؛ چت گرا دینا - (۲) ڈنڈوت کرنا ؛ سجدہ کرنا ؛ سرتسلیم خم کرنا ؛ سر جھکانا ؛ پاؤں چومنا ؛ پاؤں پڑنا ؛ جبین سائی کرنا ؛ ناصیہ فرسائی کرنا - (۳) (مجازاً) غالب آنا ؛ مغلوب کرنا ؛ مطیع کرنا ؛ منقاد کرنا ؛ کم زور کرنا ؛ نا توان کرنا ؛ نا طاقت کرنا ؛ بے تاب و تواں کرنا ؛ بے سکت کرنا ؛ تھکا کر چور کر دینا -

**prostration**, *n.*: (۱) سجدہ ؛ ڈنڈوت ؛ جبیں سائی ؛ ناصیہ فرسائی - (۲) پژمردگی ؛ افسردگی ؛ پستی ؛ کم زوری ؛ ناطاقتی ؛ ناتوانی -

**rostyle**, *n.* & *a.*: (۱) چو عمودی پیش (یونانی معبد کا) - (۲) چو عمودی -

**rosy**, *a.*: (تقریر ' کتاب وغیرہ) بے لطف ؛ بے کیف ؛ غیر دلچسپ ؛ غیر دل کش؛ غیر دل پذیر؛ عامیانہ ؛ ناگوار ؛ اُکتا دینے والا (مثلاً *a p. talker*) -

**prosily**, *adv.*: بے لطفی سے ' غیر دلچسپی سے وغیرہ -

**prosiness**, *n.*: بے لطفی ؛ بے کیفی ؛ ناگواری ؛ غیر دلچسپی -

**rotagonist**, *n.*: (۱) کسی ڈرامے یا افسانے کا خاص شخص ؛ هیرو - (۲) سر بر آوردہ ؛ سر غنہ ؛ ممتاز شخص (کسی مقابلے وغیرہ میں) - (۳) حامی؛ طرف دار (کسی معاملے کا) -

**totasis**, *n.* (pl. *-ases*): تمہیدی فقرہ ؛ خصوصاً فقرۂ شرطیہ ؛ جزوشرطیہ ؛ کسی جملے کا جز و شرطی -

**protatic**, *a.*: شرطی؛ شرطیہ -

**rotean**, *a.*: تغیر پذیر ؛ سیماب صفت ؛ نت نئی صورت بدلنے والا-

**rotect**, *v. t.*: (۱) بچانا ؛ محفوظ کرنا ؛ محفوظ رکھنا ؛ حفاظت کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ پاسبانی کرنا ؛ پناہ دینا - (۲) (معاشیات) مصؤں کرنا ؛ تامین دینا ؛ مُلکی تجارت کی غیر مُلکی اشیا پر ٹیکس لگا کر حفاظت کرنا - (۳) (تجارت) سرمایہ فراهم کرنا ؛ (هنڈی وغیرہ کی رقم ادا کرنے کے لیے) روپیہ اکھٹا کرنا - (۴) مامُون یا محفوظ کرنا ؛ (کسی مشین میں کوئی) ایسا پرزہ لگانا جس سے استعمال کرنے والے اس کے ضرر سے محفوظ رہ سکیں -

*protected rifles*: محفوظ بندوقیں -

**protective**, *a.*: (۱) مُحافظ ؛ محفوظ رکھنے والا ؛ حفاظتی (مثلاً *p. armour*) - (۲) (معاشیات) تامینی ؛ حفاظتی (نظام یا محصول وغیرہ) (مثلاً *p. duties*) -

*p. colouring*: حفاظتی رنگ (جانور وغیرہ کا ایسا رنگ جو اس کے ماحول یا مسکن کے رنگ سے اس قدر غیر ممیز ہو کہ دشمن تمیز نہ کر سکے) -

*p. instinct*: رجحان حفاظت (وہ فطری رجحان جو حفاظت پر مایل یا مجبور کرتا ھے مثلاً ماں کا بچہ کی حفاظت کرنا یا آنکھ کا خوف ضرر سے فوراً جھپک جانا) -

**protectively**, *adv.*: محفوظ طور پر وغیرہ -

**protectiveness**, *n.*: حفاظت ؛ محافظی -

**rotection**, *n.*: (۱) حفاظت ؛ حمایت ؛ سایۂ عاطفت (مثلاً *it is safe under his p.*) - (۲) سرپرستی (مثلاً *book is indebted to his kind p.*) - (۳) بچاؤ ؛ باعث حفاظت (مثلاً *that dog was a great p. against burglars*) - (۴) پروانۂ راهداری ؛ (امریکہ) صداقت نامۂ سکونت ؛ صداقت نامۂ شہریت - (۵) (معاشیات) تامین ؛ صنائع مُلکی کو محفوظ رکھنے کا نظام -

**protectionism**, *n.*: اُصول تامین تجارت ؛ تامینیت -

**protectionist**, *n.*: حامئی تامین ؛ تامین پسند -

**rotector**, *n.*: (۱) محافظ ؛ حامی ؛ حمایتی ؛ ولی؛ سر پرست ؛ مُربی - (۲) ولی ؛ نائب السلطنت (یعنی جو شخص بادشاہ کی صغر سنی یا غیر حاضری وغیرہ میں سلطنت کا کاروبار چلاتا ھے) - (۳) محافظ شے (یعنی وہ چیز جو بچانے کے کام آئے) (مثلاً *chest p.*) -

*Lord P. of the Commonwealth*: (۱) خطاب اولیور کرام ویل (سنہ ۱۶۵۳ یا سنہ ۱۶۵۸) - (۲) خطاب رچرڈ کرام ویل (سنہ ۱۶۵۸ یا سنہ ۱۶۵۹) -

**protectoral**, *a.*: متعلق بہ ولی یا نائب السلطنت -

**protectorship**, *n.*: خدمت یا منصب نائب السلطنت -

**protectress**, *n.*: سرپرست خاتون ؛ ولیہ ؛ مُربیہ -

**Protectorate**, *n.*: (۱) نائب السلطنت - (۲) زمانۂ ولایت یا دور نائب السلطنت ؛ خصوصاً عہد اولیور کرام ویل و رچرڈ کرام ویل - (۳) حکومت زیر حمایت ؛ علاقۂ زیر حمایت - (۴) قوی قوم کی حکومت زیر دست قوم پر -

**Protectory**, *n.*: (کلیسائے رومی) اِدارۂ حمایت اطفال؛ شریر اور نادار بچوں کے لیے ادارۂ تادیب -

**Protege**, *n.* (fem. *-gee*): زیر حمایت ؛ آوردہ ؛ متوسل (مونث) -

**Proteid**, *n.*: پرو ٹیڈ (= protein معنی نمبر ایک) -

**Proteiform**, *a.*: متغیر الشکل -

**Protein**, *n.*: (۱) پروٹین؛ بیضیہ ؛ لحمیہ - (۲) بیضہ نماؤں (*albuminoids*) کا فرضی اساسی عنصر -

**proteinaceous, proteinic, proteinous**, *aa.*: پروٹینی-

**Proter(o)-**: رابطہ جو یونانی زبان کے لفظ *proteos* سے مشتق ھے بمعنی سابق' مقدم وغیرہ مثلاً -

*proterandrous*: مقدم نر ؛ جس میں نر عضو مادہ عضو سے قبل نشو نما پا جاتا ھے -

*proterogynous*: مقدم مادہ؛ جس میں مادہ عضو نر عضو سے قبل نشو نما پا جاتا ھے -

**Protest**, *n.*: (۱) اظہار ناراضی ؛ اظہار ناخوشی یا نارضا مندی؛ اظہار اختلاف (مثلاً *it was paid under p.*) - (۲) عذر ؛ اعتراض؛ احتجاج- (۳) تحریری اختلاف؛ تحریری اظہار ؛ اختلاف - (۴) دارالامرا میں کسی ایسی منظور شدہ تجویز کے خلاف صدائے احتجاج جس پر کسی کے دستخط هوں - (۵) تحریری اعلان عموماً نوٹری پبلک (notary public) کا کہ هنڈی حسب ضابطہ پیش کی گئی اور اس کی قبولیت یا ادائے زر سے انکار کیا گیا- (۶) اقرار صالح -

*he paid it under p.*: اُس نے رقم تو ادا کی لیکن اظہار عذر کے ساتھ -

**Protest**, *v. t.* & *i.*: (۱) ادعا کرنا یا دعوے سے بیان کرنا (اپنی بے گناهی وغیرہ) - (۲) تحریری اعتراض یا عذر کرنا (هنڈی کے متعلق) ؛ هنڈی کی عدم ادائی کا اِعلان کرنا - (۳) احتجاج کرنا ؛ صدائے اِحتجاج بلند کرنا ؛ عذر کرنا ؛ اعتراض کرنا (خصوصاً تحریری کسی تجویز وغیرہ کے متعلق) - (۴) اقرار صالح کرنا ؛ توثیق کرنا ؛ اعترات کرنا -

*p. against*: احتجاج کرنا ؛ عذر کرنا ؛ نہ ماننا -

**protester, protestor**, *nn.*: (۱) احتجاج کرنے والا ؛ اعتراض کرنے والا ؛ معترض ؛ عذر کنندہ - (۲) اقرار صالح کرنے والا ؛ اعترات کرنے والا -

**protestingly**, *adv.*: احتجاجاً ؛ بطور احتجاج ؛

بطریق اعتراض -

**Protestant,** *n. & a.*: (۱) پروٹسٹنٹ ؛ عیسائیوں کے اُس فرقے کا (رکن ، پیرو وغیرہ) جو سولھویں صدی میں اصلاح کلیسا کے زمانے میں کلیسائے رومی سے علحدہ ہوا - (۲) لوتھری ؛ پیرو لوتھر ؛ لوتھری عیسائی - (۳) احتجاج کنندہ ؛ اعتراض کنندہ - (۴) (تاریخ ' بحالت جمع) وہ لوگ جنھوں نے انجمن اسپائرس (*Diet of Spires*) منعقدہ سنہ ۱۵۲۹ سے انحراف کیا تھا -

**Protestantism,** *n.*: مذہب پراٹسٹنٹ ؛ مذہب پراٹسٹنٹ کی پیروی ؛ پراٹسٹنٹ ہونا -

**Protestantize,** *v. t. & i.*: پراٹسٹنٹ بنانا ؛ پراٹسٹنٹ ہونا -

**Protestation.** *n.*: (۱) اعتراف ؛ اقرار ؛ اقرار صالح - (۲) اعتراض ؛ عذر ؛ احتجاج -

**Proteus,** *n.*: (۱) متلون مزاج انسان ؛ غیر قائم مزاج آدمی ؛ جلد جلد بدلنے والی شے - (۲) بدلو (amoeba) (کا قدیم نام) - (۳) (ایک قسم کا) جونومہ - (۴) ایک دم دار جلتھلیا -

**Prothalamium, -on,** *n.*: ابتدائی سہاگ راگ -

**Prothesis,** *n.*: (۱) تبرکات کی چھوٹی میز جس پر عشائے ربانی کا سامان رکھا جاتا ھے - (۲) گرجا کا وہ مقام جہاں یہ میز رکھی جاتی ھے - (۳) سامان جو اس میز پر ہوتا ھے - (۴) (نحو) = prosthesis -

**prothetic,** *a.*: لفظ کے پہلے لگا ہوا ؛ انضمامی -

**Protista,** *n.*: وہ ابتدائی عضوی جاندار جن کا شمار نہ جانوروں میں ہوسکتا ھے نہ پودوں میں -

**roto-**: (رابطہ جو یونانی کے لفظ protos سے نکلا ھے بمعنی) خاص ؛ ابتدائی ؛ عنصری ؛ بنیادی ؛ اصلی وغیرہ (مثلاً *proto-Arabic* وغیرہ) ؛ کیمیائی ناموں میں یہ رابطہ ایسے عنصر کو ظاهر کرتا ھے جس کا تناسب دیگر عنصر کی نسبت کم سے کم ہو (مثلاً *protochloride*) -

*proto-Arabic*: اصلی عربی ؛ ابتدائی عربوں کے متعلق -

*proto-Celtic*: اصلی کلتی ؛ ابتدائی کلتی -

*protochloride*: اقل سبز ینہ ؛ جس میں سبز ینہ کا تناسب کم سے کم ہو -

*protogenetic, protogenic*: نشو و نما کے دور اول کا -

*protogine*: کوہ آلپس کا گرے نائٹ پتھر جو بہت قدیم خیال کیا جاتا ھے -

*protohippus*: گھوڑے کی قسم کا قدیم جانور جو اب معدوم ھے -

*protomartyr*: شہید اول (خصوصاً عیسائیوں میں سینٹ اسٹیفن) -

*protophyta*: (جمع) مقدم نباتات ؛ کائی (ایک خلیے کے پودے) -

*protophyte*: اس قسم کا پودا -

*protosulphide*: اقل کبریتہ ؛ نخستین کبریتہ ؛ جس میں کبریت کا تناسب کم سے کم ہو -

*prototheria*: ذوات الثدی کی اسفل ترین نوع ؛ ذوات الثدی کا مورث اعلیٰ -

*protoxide*: اقل اکسید ؛ اول مائینہ ؛ جس میں مائین کا تناسب کم سے کم ہو -

*protozoa*: (جو ایک خلیے کے ہوں) حیوانات ابتدائی ؛ عموماً خرد بینی (microscopic) سا جانور -

*protozoon*: ۔۔۔

*protozoal, protozoan*: متعلق بہ حیوان ابتدائی ؛ ۔۔ جاندار ؛ (مرض) جو ایسے طفیلی جانداروں سے پیدا ہوا ہو -

*protozoic*: (وہ طبقے) جن میں حیات اولیہ طبقات الارض) کے آثار پائے جاتے ھیں ؛ پہل حیوانی -

*protozoology*: (۱) حیوانات ابتدائی کا علم -

**Protocol,** *n. v. i. & t.*: (۱) سیاسی تحریر کا اصل مسودہ خصوصاً دستاویز شرائط معاہدہ جو کانفرنس میں ہوئے ہوں اور جس پر فریقین کے دستخط ہوں - (۲) کیفیت ؛ روئداد ؛ بیان - (۳) (فرانس میں) سر رشتۂ آداب و رسوم ؛ وہ آداب و رسوم جو صدر حکومت کو سرکاری رسوم میں یا ایلچیوں اور غیر ممالک کے فرمانرواؤں وغیرہ کے ساتھ برتنے چاھئیں - (۴) منشور شاہی فرمان پوپ کے ابتدائی فقرے یا اس کی تمہید - (۵) سیاسی دستاویز یا تحریر مرتب کرنا - (۶) سیاسی تحریر یا دستاویز میں درج کرنا -

**Proton,** *n.*: (طبیعیات) پروتون ؛ مرکزۂ سالمہ کا جز ؛ برق مثبت کی اکائی ؛ (حمضئین میں) مرکزۂ سالمہ -

**Protonotary, protho-,** *n.*: میر منشی ؛ بعض عدالتوں میں چیف کلارک ؛ (تاریخ) خصوصاً چانسری یعنی اعلیٰ ترین عدالت انگلستان کا محرر اعلیٰ (ابتداء عدالت بائی زنطہ کا محرر باشی) -

*Pp. Apostolic(al)*: بارہ عہدہ داران کلیسہ جو قرائین پا پائی قلم بند کرتے ھیں اور ولیوں کی تقدیس وغیرہ کی هدایت کرتے ھیں -

**Protoplasm,** *n.*: نطفہ مایہ ؛ مادۂ حیات ؛ مادۂ اولیہ ؛ مادۂ اولیٰ -

**protoplasmatic, protoplasmic,** *aa.*: نطفہ ملئی -

**Protoplast,** *n.*: (۱) آدم اول ؛ سب سے پہلا انسان - (۲) اصل نمونہ ؛ پہلا نمونہ - (۳) (حیاتیات) اکائی یا کمیت نطفہ مایہ (جس سے واحد خلیہ بنتا ھے) -

**protoplastic,** *a.*: (۱) متعلق بہ اصل ؛ اولین - (۲) نطفہ مائی -

**Prototype,** *n.*: اصل (شے یا شخص بمقابلۂ نقل) ؛ اصلی نمونہ ؛ ابتدائی نمونہ -

**prototypal, prototypic(al),** *aa.*: نمونے کا کام دینے والا ؛ اصلی ؛ ابتدائی -

**Protract,** *v. t.*: (۱) لمبا کرنا ؛ طویل کرنا ؛ طول دینا ؛ دراز کرنا - (۲) ملتوی کرنا ؛ معرض التوا میں ڈالنا (مثلاً *to p. a. debate*) - (۳) دیر کرنا ؛ تاخیر کرنا - (۴) (زمین وغیرہ کا) نقشہ کھینچنا ؛ نقشہ بنانا -

**protractedly,** *adv.*: طول دے کر ؛ تاخیر سے ؛ دیر تک وغیرہ -

**Protractile,** *a.*: (حیوانیات) طول پذیر ؛ کشاد گی پذیر -

**Protraction,** *n.*: (۱) کھینچاؤ ؛ تناؤ ؛ درازی ؛ طول ؛ طوالت - (۲) عضلۂ ممدہ کا فعل ؛ بروں آوری - (۳) وقفہ ؛ التوا - (۴) نقشہ کشی ؛ خاکہ کشی - (۵) نقشہ ؛ خاکہ -

**Protractor,** *n.*: (۱) گنیا - (۲) عضلۂ ممدہ ؛ بروں آور - (۳) پیمانے کی رو سے نقشہ بنانے والا -

**Protrude,** *v. t. & i.*: (۱) آگے بڑھانا ؛ آگے کو یا باہر کو نکالنا ؛

دھکیلنا ؛ ٹھیلنا؛ آگے کو بڑھانا - (۲) (مجازاً) زبر دستی گھسنا ؛ مداخلت کرنا ؛ مُخل ہونا - ( ۳ ) آگے کو یا باہر کو نکلنا ؛ آگے بڑھنا ؛ آگے کو بڑھنا -

**protrudent,** *a.* : آگے نکلا ہوا ؛ آگے کو نکلا ہوا ؛ اُبھرا ہوا ؛ نمایاں -

**protrusible,** *a.* : آگے نکلنے کے قابل ؛ آگے کو نکالنے کے لائق -

**protrusive,** *a.* : آگے کو نکلنے یا نکالنے والا وغیرہ -

**protrusion,** *n.* : باہر کو نکلنا ؛ دھکیلنا ؛ آگے کو نکلا ہوا حصہ -

**Protrusile,** *a.* : ( وہ عضو وغیرہ ) جو آگے نکل سکے یا آگے کو بڑھ سکے -

**Protuberant,** *a.* : آگے نکلا ہوا یا اُٹھا ہوا ، بڑھا ہوا ؛ اُبھرا ہوا ؛ ( مجازاً ) نمایاں ؛ جاذب توجہ -

**protuberance,** *n.* : اُبھار ؛ سوجن ؛ ورم ؛ آماس ؛ گلٹی ؛ گومڑی -

**Protyle,** *n.* : ( کیمیا ) اساس اولین ، ایک فرضی بنیادی اور غیر تفریق یافتہ مادہ جو عناصر کیمیائی کی بنیاد ہوسکتا ہے -

**Proud,** *a.* & *adv.* : ( ۱ ) مغرور ؛ متکبر - ( ۲ ) خود بیں ؛ خود پسند ؛ مد مغ - ( ۳ ) نازاں ؛ مفتخر ( مثلاً *I am p. to have known him* ) - ( ۴ ) غیور ؛ خود دار ( مثلاً *too p. to beg* ) - ( ۵ ) بجا طور پر فخر کرنے والا ( *p. of one's country* ) - ( ۶ ) قابل فخر ؛ لائق مباہات ( مثلاً *p. day for us* ) - ( ۷ ) عظیم الشان ؛ عالی شان ؛ گراں قدر ؛ باوقار ؛ ذی شان ( مثلاً *in p. array* ) - ( ۸ ) ( ندی ، دریا وغیرہ ) سیلابی ؛ طوفانی ؛ طوفان خیز ؛ موج زن ( مثلاً *the wind was loud, the stream was p.* ) - ( ۹ ) ( بول چال بطور متعلق فعل ) عزت افزائی کے ساتھ ( مثلاً *you do me p.* آپ میری بڑی عزت افزائی کرتے ہیں ) -

*p. flesh* : ( زخم کا ) انگور ؛ کھرنڈ -

**proudly,** *adv.* : آن بان سے ، آن سے ، مغرورانہ ، متکبرانہ ، مد مغانہ ، خود پسندانہ طور سے ؛ خود دارانہ ؛ غیورانہ طور پر ؛ بجا فخر کرتے ہوئے -

**Prove,** *v. t.* & *i.* (archaic p. p. -*en*) : ( ۱ ) ثبوت دینا ؛ ثابت کرنا - (۲) ( قدیم ) آزمانا ؛ جانچنا ؛ امتحان کرنا ( مثلاً *prove all things: hold fast that which is good* ) - (۳) تصدیق کرنا ؛ توثیق کرنا ؛ صداقت کا ثبوت دینا ( مثلاً *they should prove their loyalty* ) - ( ۴ ) تجربہ کرنا ؛ تجربے سے معلوم کرنا ( مثلاً *they only shall his mercy p.* ) - ( ۵ ) ( حساب میں ) صحت کی جانچ کرنا - ( ۶ ) وصیت نامے کی تصدیق کرنا - ( ۷ ) ( کسی تصویری پلیٹ وغیرہ کا ) پروف نکالنا - ( ۸ ) ثابت ہونا ؛ نکلنا ؛ معلوم ہونا ؛ تجربہ ہونا ؛ تجربے سے معلوم ہونا ؛ تجربے سے ثابت ہونا -

*he will p. the heir* : وہ وارث نکلیگا -

*he will p. to know nothing about it* : تجربے سے معلوم ہوگا کہ اس کو اس کی بابت کچھ معلوم نہیں ہے -

**provable,** *a.* : قابل ثبوت ؛ ثابت شدنی ؛ جس کی صحت یا صداقت ثابت ہوسکے -

**provableness,** *n.* : قابلیت ثبوت ؛ ثابت ہونے کی قابلیت -

**provably,** *adv.* : قابل ثبوت طور پر ؛ ثابت شدنی طریقے سے -

**Proveditor, provedore,** *nn.* : ( Venetian ) ( ۱ ) وینیسی جمہوریہ کا ایک افسر - (۲) میر رسد ؛ میر ساماں ؛ داروغۂ رسد -

**Provenance,** *n.* : ( مقام ) اصل ؛ ( مقام ) پیدائش ؛ ( مقام ) ساخت ، ماخذ وغیرہ ( مثلاً *picture of doubtful p.* تصویر جس کی نسبت یہ معلوم نہیں کہ کہاں کی ہے ) -

**Provencal,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) پرو وینسل ؛ پرووینسلی ؛ پرووینسی - ( ۲ ) پرووینسی ؛ باشندۂ پرووینس ؛ زبان پرووینس -

**Provender,** *n.* : ( ۱ ) گھاس ؛ چارا ؛ علف - ( ۲ ) ( مزاحاً ) کھانا ؛ غذا -

**Provenience,** *n.* : = Provenance

**Proverb,** *n.* : ( ۱ ) ضرب المثل ؛ کہاوت ؛ مثل ؛ مقولہ ؛ کہن - ( ۲ ) ضرب المثلی ڈراما ؛ کہاوتی ناٹک یا ڈراما ( خصوصاً فرانسیسی ڈراما جو کسی ضرب المثل پر مبنی ہو ) - ( ۳ ) مثال ؛ نمونہ ؛ زباں زد ؛ زباں زد خلائق - ( ۴ ) ( جمع ) حلقے یا دائرے کے بعض کھیل جو ضرب الامثال یا عام کہاوتوں سے کھیلے جاتے ہیں ، کھیلنے والے ایک حلقے میں ہوتے ہیں اور ان سے کوئی کہاوت بجھائی جاتی ہے -

*Book of Pp.* : کتاب الامثال ( عہد نامۂ عتیق کی ایک کتاب ) -

*he is a p. for inaccuracy* : وہ عدم صحت میں ضرب المثل ہے ؛ اس کی عدم صحت زبان زد ہے -

*he is foolish to a p.* : اس کی بیوقوفی زبان زد خلائق ہوگئی -

*their laziness is a p.* : ان کی کاہلی زبان زد خلائق ہے -

**Proverbial,** *a.* : ( ۱ ) مثالی ؛ مثیلی ؛ ضرب المثل ؛ ضرب المثلی ؛ کہاوتی ( مثلاً *p. wisdom* وہ عقل مندی جو ضرب الامثال میں پائی جاتی ہے ) - ( ۲ ) مشہور ؛ مشہور عام ؛ شہرۂ آفاق ؛ زباں زد ( عموماً ) بد نام -

**proverbiality,** *n.* : شہرت ؛ بد نامی -

**proverbially,** *adv.* : ضرب المثل کے طور پر ؛ بطور ضرب المثل ؛ بموجب ضرب المثل -

**Proviant,** *n.* : رسد ؛ خصوصاً فوج کی رسد رسانی -

**Provide,** *v. i.* & *t.* : ( ۱ ) اہتمام کرنا ؛ تیاری کرنا ( بچاؤ ، مہمان داری وغیرہ کی مثلاً *to p. against the danger of attack, I have provided for possible accidents* ) - (۲) مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ تیار کرنا ؛ فراہم کرنا - ( ۳ ) ( شخص ، قانون وغیرہ کا ) مشروط کرنا ؛ قرار دینا ( مثلاً *the law provides that* ) - ( ۴ ) ضروریات بہم پہنچانا یا مہیا کرنا ( کسی شخص کے لئے مثلاً کھانا ، پینا ، مکان وغیرہ ) ( مثلاً *he must p. himself* ) - ( ۵ ) انتظام کرنا یا مہیا کرنا ( خاص کر معاش کا اپنے یا اپنے خاندان کے لئے ) ( مثلاً *one must p. for one's children* ) - ( ۶ ) ( تاریخ ) مقرر کرنا ؛ تقرر کرنا ( کلیسائی خدمت پر ) ؛ پوپ کا ایسی خدمت کا انتظام کرنا جو ابھی خالی نہیں -

*providing ( that )* : بشرطیکہ -

**Provided,** *a.* & *conj* : ( ۱ ) امدادی ؛ امداد یافتہ ( مثلاً *p. school* امدادی مدرسہ ) - ( ۲ ) بشرطیکہ ؛ اگر ( مثلاً

*provided, that all is safe* بشرطیکہ سب کچھ محفوظ ہو ' اگر ہر شے محفوظ ہو ) -

**Providence,** *n.* : (۱) دور بینی ؛ مآل اندیشی ؛ عاقبت بینی ؛ عاقبت اندیشی ؛ حزم و احتیاط ؛ بر وقت خبر داری - (۲) جز رسی ؛ کفایت شعاری - (۳) فضل الٰہی ؛ رزاقی ؛ پروردگاری - (۴) خدا -

*special p.* : خاص فضل الٰہی

**Provident,** *a.* : (۱) دور بین ؛ مآل اندیش ؛ عاقبت بین ؛ عاقبت اندیش ؛ محتاط - (۲) جز رس ؛ کفایت شعار -

**providently,** *adv.* : دوراندیشانہ؛ کفایت شعارانہ ؛ دوراندیشی سے ؛ کفایت شعاری سے -

**Providential,** *a.* : (۱) خدائی ؛ خداوندی ؛ من جانب اللہ - (۲) مساعد ؛ مبارک؛ بر محل -

**providentially,** *adv.* : خدائی طرف سے؛ من جانب اللہ ؛ بر محل ؛ خوش نصیبی سے -

**Provider,** *n.* : فراہم کرنے والا؛ بہم پہنچانے والا ' مہیا کرنے والا وغیرہ -

*lion's p.* : گیدڑ ؛ شغال -

*universal p.* : ہمہ فروش تاجر -

**Province,** *n.* : (۱) (تاریخ روما) اٹلی کا بیرونی علاقہ جو گورنر رومی کے ماتحت ہو - (۲) صوبہ - (۳) (کلیسا) ضلع اسقفی ؛ وہ ضلع جو اسقف اعظم یا میٹرا پولیٹن کے ماتحت ہو - (۴) حلقۂ کار و بار ؛ حلقۂ اختیار ؛ حلقۂ اثر وغیرہ ( مثلاً *it is not within my p.* ) - (۵) شعبۂ علم ( مثلاً *this hardly falls within the p. of philology* ) - (۶) (بحالت جمع) راج دھانی یا دارالحکومت کے علاوہ باقی تمام ملک -

**Provincial,** *a. & n.* : (۱) متعلق بہ صوبہ ؛ صوبہ واری ؛ صوبہ جاتی - (۲) مقامی خیالات و حالات سے متعلق ؛ مقامی خیالات ' لب و لہجہ وغیرہ سے متاثر ' تنگ نظر ؛ تنگ خیال - (۳) اہل صوبہ ؛ ساکن صوبہ - (۴) (کلیسا) مذہبی رئیس صوبہ -

**provincialist,** *n.* : اضلاع یا مضافات کا رہنے والا؛ دیہاتی باشندہ -

**provinciality,** *n.* : مقامی پن ؛ تنگ نظری؛ تنگ خیالی -

**provincialize,** *v. t.* : دیہاتی بنا نا ؛ صوبہ جاتی یا صوبہ واری بنا نا ( مثلاً *expenditure that was not Imperial was provincialized* ) -

**provincially,** *adv.* : من حیثیت صوبہ ؛ صوبہ جاتی طور پر؛ صوبہ وار -

**Provincialism,** *n.* : (۱) صوبہ پرستی - (۲) صوبہ جاتی انداز ' طرز ' فیشن ؛ صوبہ جاتی طرز خیال - (۳) صوبہ جاتی محاورہ؛ کھڑی بولی ( یعنی جو ٹکسال باہر ہو ) -

**Provision,** *n. & v. t.* : (۱) فراہمی ؛ بہم رسانی ؛ سر براہی ؛ اہتمام - (۲) پیش بینی ؛ تیاری - (۳) ( بحالت جمع ) ذخیرہ؛ سامان ؛ اشیائے خورونوش - (۴) قانونی قرار داد یا گنجائش؛ قانونی دفعہ یا شرط ( مثلاً *the pp. of a settlement* ) (۵) (تاریخ) معاش کلیسائی پر تقرر؛ غیر خالی معاش کلیسا پر تقرر - (۶) اشیائے خور و نوش بہم پہنچانا ؛ سامان بہم پہنچانا ؛ ذخیرہ فراہم کرنا ؛ اسباب مہیا کرنا -

***Pp. of Oxford*** : معاہدۂ آکسفورڈ؛ قواعد آکسفورڈ (وہ ہنگامی قوانین جو سائمن مونٹ فورٹ کی ہدایت پر انگلستان کے بیرنوں (barons) نے پادشاہ کی مطلق العنانی روکنے کے لیے ۱۲۵۸ میں بنائے تھے ) -

*make p.* : سامان بہم پہنچانا؛ ذخیرہ فراہم کرنا؛ تدبیر کرنا -

**povisionless,** *a.* : بے سامان؛ بے سروسامان؛ بلا سامان خورونوش -

**provisionment,** *n.* : فراہمیٔ سامان -

**provisional,** *a.* : وقتی؛ وقتیہ ؛ عارضی ؛ ہنگامی ؛ چند روزہ ؛ قائم مقام -

**provisionality, provisionalness,** *nn.* : عارضی پن ؛ ہنگامی پن -

**provisionally,** *adv.* : عارضی طور پر ؛ ہنگامی طور پر ؛ چند روزہ -

**Proviso,** *n.* (pl. *-oes*) : شرط ؛ فقرۂ شرطیہ ؛ استثنا ؛ فقرۂ استثنائیہ ( تلفظ پرووی زو ) -

**Provisor,** *n.* : (۱) (تاریخ) صاحب پروانۂ تقرر (خصوصاً وہ شخص جسے پوپ نے پروانہ عطا کیا ہو اور جس کی رو سے خدمت معاش خالی ہونے پر اسے تقرر کا حق ہو جاتا ہو) - (۲) (کلیسائے رومن کیتھلک) و کار جنرل ؛ مددگار اسقف اعظم یا اسقف یا اس کا قایم مقام -

*Statute of Pp.* : قانون پروانۂ تقرر جس کی رو سے پوپ کو عطائے خدمت معاش کا اختیار نہ رہا تھا -

**Provisory,** *a.* : (۱) مشروط - (۲) = provisional

**provisorily,** *adv.* : (۱) مشروط طور پر - (۲) = provisionally

**Provocation,** *n.* : التہاب ؛ اشتعال ؛ اشتعال طبعی؛ برانگیختگی؛ باعث یا وجۂ اشتعال طبع ؛ غیظ ؛ غضب؛ طیش -

*he did it under severe p.* : اس نے یہ کام سخت اشتعال کے عالم میں کیا -

**Provocative,** *a. & n.* : (۱) اشتعال انگیز؛ طیش آور ؛ ارادتاً بر انگیختہ کرنے والا - (۲) محرک یا ترغیب دینے والا ( جیسے *vanity is another p. of lies* ) -

**Provoke,** *v. t.* : (۱) غضبناک کرنا ؛ غصہ دلانا ؛ غیظ و غضب میں لانا ؛ طیش پیدا کرنا - (۲) بر انگیختہ کرنا ؛ اکسانا - (۳) بھڑکا نا ؛ اشتعال دینا - (۴) آمادہ کرنا؛ ترغیب دینا؛ بہکانا ؛ ابھارنا ؛ للچانا - (۵) خفا کرنا ؛ بیزار کرنا ؛ چھیڑنا - (۶) باعث ہونا ( جیسے *that will p. fermentation* ) -

**provoking,** *a.* : اشتعال انگیز؛ غیظ آور ؛ طیش آفریں ؛ تحریک دینے والا ؛ بر انگیختہ کرنے والا؛ غصہ دلانے والا وغیرہ -

**provokingly,** *adv.* : اشتعال انگیز طور پر؛ طیش دلاتے ہوئے؛ بیزار کرتے ہوئے وغیرہ -

**Provost,** *n.* : (۱) (جامعہ آکسفورڈ ' کیمبرج وغیرہ کے بعض کالجوں کا) پرووسٹ ؛ صدر کلیہ - (۲) (تاریخ) کسی مذہبی جماعت کا سردار؛ پیشوا - (۳) بلدیۂ اسکاچستان کا میر بلدہ ( بعض شہروں میں Lord p. کہتے ہیں ) - (۴) کلیسائے جدید میں میر کلیسا - (۵) (جرمنی وغیرہ میں کلیسائے پرو ٹسٹنٹ کا ) میر کلیسا -

*p. marshal* : (۱) پرو وسٹ مارشل ؛ فوجی کوتوال ( چھاؤنی میں یا جنگ میں ) - (۲) دوران جنگ میں صدر کوتوالی - (۳) اس جنگی جہاز کا میر اسلحہ جس پر جنگی عدالت کا اجلاس ہو - (۴) بعض نو آبادیوں کا افسر پولیس - (۵) (فرانس میں) نیم فوجی افسر -

*p.- sergeant* : فوجی کوتوالی کا سارجنٹ -

**Provostship,** *n.* : عہدۂ پرووسٹ ؛ منصب پرووسٹ -

**Prow**, *n.* : (۱) جہاز یا کشتی کا پیش - (۲) ( حیوانیات ) آگے کا ابھار -

**Prow**, *a.* : ( قدیم ) لائق ؛ قابل ؛ اھل ؛ بہادر ؛ دلیر ؛ سورما -

**Prowess**, *n.* : بہادری ؛ جواں مردی ؛ شجاعت ؛ دلیری ؛ جرأت ؛ ہمت -

**Prowl**, *v. i. & t. & n.* : (۱) پھرنا ، ادھر اُدھر پھرنا خصوصاً کسی چیز کی تلاش میں ؛ شکار یا لوٹ کی تلاش یا جستجو میں پھرنا ؛ شکار یا لوٹ ڈھونڈھتے پھرنا - (۲) ( مجازاً ) اس طرح (کسی جگہ ، گلیوں وغیرہ میں) پھرنا - (۳) ( *n.* ) شکار یا لوٹ کی جستجو میں پھرنا ؛ تگ و دو ؛ تجسس ؛ تلاش -

*on the p.* : لوٹ یا شکار کی تلاش میں پھرتا ہوا ؛ تگ دو میں ؛ کوچہ گردی میں -

**prowler**, *n.* : (۱) شکار یا لوٹ کی تلاش میں پھرنے والا ؛ کوچہ گرد - (۲) پچھلگو ؛ طفیلی - (۳) چور ؛ لٹیرا ؛ دغا باز -

**Proximal**, *a.* : (تشریح) قریبی ؛ اِتصالی ؛ جو کسی جسم کے مرکز کی طرف یا نقطۂ اتصال کے رخ واقع ہو -

**proximally**, *adv.* : نزدیکی مقام پر -

**Proximate**, *a.* : (۱) نزدیک ترین ، قریب ترین ( زمان ، مکان ، ترتیب ، سلسلۂ خیال وغیرہ میں ) - (۲) = approximate -

**proximately**, *adv.* : متعلق فعل صفت کے معنوں میں -

*Proxime accessit*, *sent.*, & *n.* : (۱) ( فہرست میں انعام جیتنے والے کے بعد کا نام ) وہ انعام یاب کے بالکل لگ بھگ پہنچ گیا ؛ اس میں اور انعام جیتنے والے میں ذراسا فرق رہا - (۲) ( *n.* ) شخص جو انعام جیتنے والے کے لگ بھگ ہو ؛ انعام جیتنے والے کے لگ بھگ ہونا ( مثلاً *I was, he got a, p. a.* )

**Proximity**, *n.* : قرب ؛ نزدیکی (مکان ، زمان وغیرہ میں)- (*p. to*)

*p. of blood* : خویشی ؛ قرابت -

*Proximo*, *a.* : ( مخفف *prox.* ) ماہ آئندہ کا ؛ اگلے مہینے کی ( مثلاً *the 4 th prox.* ) -

**Proxy**, *n.* : (۱) نیابت ؛ وکالت ( مثلاً *married, voted, by p.* نیابتاً شادی کی رائے دی ) - (۲) وکیل ؛ نائب ؛ مختار (مثلاً *he made me his p.*)- (۳) عوضی نامہ ؛ تحریر جس کی رو سے کسی شخص کو کسی اور شخص کی طرف سے رائے دینے کی اجازت دی جائے ؛ رائے جو اس طرح دی جائے - (۴) ( بطور صفت کے ) عوضی ؛ جو نیابتاً کیا گیا ہو ؛ جو وکیل کے ذریعے دیا گیا ہو -

**Prude**, *n.* : وہ عورت جو اپنی بات چیت ، نشست برخاست اور برتاؤ میں بہت بنتی ہو ؛ لئے دیے ؛ پھپھا ( پھپھاں ) ؛ وہ عورت جو جنسی تعلقات میں حد سے زیادہ اور بیجا طور پر محتاط ہو -

**prudery, prudishness**, *nn.* : بناوٹی شرم و حیا ؛ جنسی تعلقات میں بیجا طور پر محتاط ہونا وغیرہ -

**prudish**, *a.* : بناوٹی شرم والی ؛ جنسی تعلقات میں بیجا طور پر محتاط -

**prudishly**, *adv.* : متعلق فعل اسم کے معنوں میں -

**Prudent**, *a.* : ہوشیار ؛ زیرک ؛ چوکس ؛ مصلحت اندیش ؛ دانا ؛ محتاط -

**prudence**, *n.* : چوکسی ؛ ہوشیاری ؛ زیرکی ؛ مصلحت اندیشی ؛ احتیاط وغیرہ -

**prudently**, *adv.* : ہوشیاری سے ؛ مصلحت اندیشی سے ؛ احتیاط سے وغیرہ -

**Prudential**, *a.* & *n.* : (۱) محتاط ؛ زیرکانہ ؛ مصلحت اندیشانہ ؛ دور اندیشانہ ؛ عاقلانہ - (۲) ( جمع ) معاملات ؛ حزم و احتیاط -

*p. motives, policy* : محتاط مقاصد (منشا) ؛ محتاط مصلحت -

**prudentialism**, *n.* : احتیاط کوشی ؛ احتیاط کشی ؛ اصولِ احتیاط -

**prudentialist**, *n.* : احتیاط کوش ؛ اِحتیاط مند ؛ احتیاط پرست -

**prudentially**, *adv.* : احتیاطاً ؛ از روے احتیاط ؛ از راہ عاقبت اندیشی -

*Prud' homme*, *n.* : اس فرانسیسی عدالت کا رکن جو مزدوروں کے معاملات کے تصفیے کے لئے قائم کی گئی تھی -

**Pruinose**, *a.* : (تاریخ طبیعی) پالا مارا ؛ کہرزدہ ؛ کہرآلود ؛ لونی لگا -

**Prune**, *n.* : (۱) پرون ؛ خشک آلو بخارا ، آلوچہ وغیرہ - (۲) ( خصوصاً ، مجازاً ) ارغوانی رنگ -

*pp. and prism* : چبا چبا کر بات کرنے کا انداز -

**Prune**, *v. t.* : ( اکثر *p. down* ) چھانٹنا ( درختوں وغیرہ کی بڑھی ہوئی شاخیں ) ؛ تراشنا ؛ قطع برید کرنا ؛ کاٹ چھانٹ کرنا ؛ کاٹ چھانٹ کر آراستہ کرنا - (۲) ( *p. off, away* ) ( شاخیں ، ٹہنیاں وغیرہ ) کاٹنا ؛ چھانٹنا - (۳) ( مجازاً ) ( کتاب وغیرہ کو حشو و زوائد سے ) مبرا کرنا -

*pruning-hook* : شاخ تراش ( قینچی ) -

**Prune**, *v. t.* : ( شاذ ) = Preen

**Prunella**, *n.* : ایک قسم کا ریشمی کپڑا جس کے پہلے بیرسٹروں کے گون بنتے تھے بعد میں زنانہ جوتے کی اوپری کے لئے استعمال ہونے لگا -

*leather & p.* : دیکھو Leather -

**Prunella**, *n.* : (۱) ایک گلے کا عارضہ جس سے بخار بھی آتا ھے - (۲) ایک قسم کا درخت جو دوا کے کام آتا ھے -

*p. salt* : ایک شورہ دار دوا ھے جو اس عارضہ کے لئے مفید ہوتی ھے -

**Prunello**, *n.* : بہترین قسم کا پرون ( prune ) جو گرین گیج سے بنایا جاتا ھے -

**Prunt**, *n.* : آرایشی شیشے کا ٹکڑا جو کسی آرایشی ظرف ( مثلاً گلدان وغیرہ ) پر رکھا جاتا ھے -

**Prurient**, *a.* : (۱) فحش خیالات کا دلدادہ ؛ دل میں گندے خیالات پالنے والا ؛ نفس پرست ؛ ہوسناک ؛ شہوت انگیز - (۲) ( شاذ ) راز جوئی کی چل رکھنے والا ؛ معیوب خواھشیں رکھنے والا -

**prurience, -ency**, *nn.* : ناپاک خیالات کی طرف میلان ؛ چل ؛ دل میں گندے خیالات پالنا وغیرہ -

**pruriently**, *adv.* : فحش خیالی سے ؛ ناپاک خواھشوں سے بیتاب ہوکر وغیرہ -

**Prurigo, -itus**, *nn.* : ایک جلد کی بیماری جس میں شدید خارش ہوتی ھے -

**pruriginous**, *a.* : خارشی ؛ کھجلی دار وغیرہ -

**Prussian**, *a.* & *n.* : (۱) پرشیائی - (۲) اھل پرشیا ؛ باشندۂ پرشیا -

*P. blue* : پرشیائی نیلا رنگ -

*P. brown* : پرشیائی بھورا رنگ -

*P. green* : پرشیائی سبز رنگ

*P. carp* : پرشیائی ( یعنی چھوٹی قسم کی) کارپ مچھلی -

**Prussianize**, *v.t.* پرشیانا ؛ پرشیائی بنا نا ؛ پرشیائی رنگ میں رنگنا یعنی اس اصول میں جذب کرلینا کہ قوم کی خاطر افراد کا قربان کردینا روا ھے -

**Prussic**, *a.* :- پرشیائی نیلے رنگ سے متعلق یا اُس سے نکلا ھوا -

*p. acid*: - ( hydrocyanic acid = ) ایک زھریلی دوا کا نام

**Pry**, *v. i.* : (۱) (اکثر *into*, *about* کے ساتھ) دیکھنا ؛ تاکنا ؛ جھانکنا؛ تاک جھانک کرنا؛ غور سے دیکھنا - (۲) (*p. into*) (کسی کے معاملات وغیرہ کی خواہ مخواہ) ٹوہ لگانا ؛ تفتیش کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ معلوم کرنا؛ راز جوئی کرنا -

**prying**, *a.* : - تاک جھانک کرنے والا ؛ تاکنے والا؛ ٹوہ لگانے والا؛ رازجو

**pryingly**, *adv.* : متجسسانہ طور سے ؛ راز جویانہ طریقہ سے ؛ جاسوسانہ طرز سے -

**Prytaneum**, *n.* : ( یونانی قدیمیات ) دیوان عام ؛ خصوصاً سفیروں اور امیروں ، سینٹ کے صدر اور خاص معزز اور سربرآوردہ حضرات کے استقبال کا کمرہ

**Psalm**, *n.* : بھجن ؛ مناجات -

*the Pp.* : حضرت داؤد کے بھجن یا مناجاتیں -

*the Book of Pp.* : مناجات نامہ ؛ وہ کتاب جس میں حضرت داؤد کی مناجاتیں ھوں -

*Pp. of David* : مزامیر داؤد ؛ کتاب زبور -

*p.-book* مزامیر نامہ ؛ مناجات نامہ -

**Psalmist**, *n.* : مصنف زبور ؛ کتاب مناجات -

*the P.* : داؤد ؛ مصنف زبور -

**Psalmody**, *n.* : (۱) مناجات گانے کا فن یا مشق خصوصاً جماعت کی عبادت میں - (۲) مناجات کی ترتیب گانے کے خیال سے -

**psalmodic**, *a.* بھجن سرایانہ -

**psalmodist**, *n.* : بھجن خواں ؛ مناجات خواں -

**psalmodize**, *v. t.* : بھجن گانا -

**Psalter**, *n.* : کتاب زبور ، اس کا کوئی نسخہ ( مثلاً *Latin, English, Prayer-book, Scotch Merical, P.*

**Psaltery**, *n.* : سرود، ستار وغیرہ ؛ قدیم اور وسطی زمانے کا باجا جو انگشت مضراب کے ذریعے بجتا تھا -

**Psephism**, *n.* : (عتیقیات یونان) ڈگری بذریعہ رائے عامہ ؛ وہ ڈگری جو عامۃالناس (خصوصاً اھل ایتھنز) کی رائے پر مبنی ھو -

**Pseudechis**, *n.*: (حیوانیات) ایک قسم کا زھریلا سانپ؛ افعی

**pseudechic**, *a.* : افعیانہ -

**Pseudepigrapha**, *n.* pl.: جعلی تصنیفات ، خصوصاً یہودیوں کی بعض غیر مستند تصنیفیں جو عہد عتیق کے انبیا وغیرہ کی طرف منسوب کی جاتی ھیں

**pseudepigraphic (al), pseudepigraphal**, *aa.*: مصنوعی؛ جعلی ؛ نقلی -

**Psued(o)-** : ( سابقہ بمعنی ) نقلی، جعلی، بے اصل ، ادعائی ، بظاھر وغیرہ مثلاً :-

*pseudo-archaic* : جعلی قدیم؛ قدیم نما -

*pseudo-archaism* : مصنوعی قدامت پسندی -

*pseudo-archaist* : جعلی قدیم چیزیں بنانے والا یا استعمال کرنے والا ؛ مصنوعی قدیم الفاظ ایجاد یا استعمال کرنے والا -

*pseudo-carp* : کاذب ثمر ؛ جھٹپھل -

*pseudo-catholic*: مصنوعی کیتھلک؛ مدعی کیتھلک -

*pseudo-Christ* : مسیح کاذب ؛ مسیح ھونے کا مدعی -

*pseudo-Christian*: کاذب مسیحی ؛ نقلی عیسائی ؛ جھوٹ موٹ کا عیسائی -

*pseudo-classic* : جعلی یا مصنوعی کلاسک ؛ جو غلطی سے کلاسک سمجھہ لیا گیا ھو -

*pseudo-Gothic* : کاذب یا مصنوعی گوتھی طرز-

*pseudo-martyr* : جعلی شہید ؛ کاذب شہید -

*pseudo-patient* : کاذب مریض ؛ بنا ھوا مریض ؛ جھوٹ موٹ کا بیمار -

*pseudo-prophet*: نقلی نبی ؛ مصنوعی پیغمبر ؛ رسول کاذب ؛ جھوٹا اوتار

**Pseudograph**, *n.* : جعلی تصنیف ( یعنی کسی کی تصنیف کسی دوسرے کے نام سے منسوب ) -

**Pseudologer**, *n.* : (مزاحاً) ماھر کاذب ؛ دروغ باف -

**pseudological**, *a.* : کاذبانہ ؛ دروغ بافانہ -

**pseudologist**, *n.* : کذب پیشہ ؛ دروغ کیش -

**Pseudomorph**, *n.* : - (۱) صورت حرام ؛ کاذب نما ( شکل یا شے ) (۲) ( معدنیات ) بلور وغیرہ جس میں ایک معدنی چیز کی شکل و صورت کسی اور معدنی چیز سے مشابہ ھو

**pseudomrophic, pseudomorphous**, *aa.* : متعلق بہ صورت حرام ؛ صورت حرام کا ؛ کاذب نمایانہ -

**pseudomorphism**, *n.* : کاذب صورتی ؛ کاذب نمائی -

**pseudomorphosis**, *n.* :- تقلیب بہ کاذب صورتی؛ قلب ھئیت

**Pseudonym**, *n.*: فرضی نام خصوصاً وہ جو کوئی مصنف اختیار کرے -

**Pseudonymous**, *a.* : (۱) فرضی نام کا (مضمون یا تحریر) - (۲) فرضی یا مصنوعی نام کا ( مصنف ) ؛ دوسرے کے نام سے تصنیف کی ھوئی -

**pseudonymity**, *n.* : فرضی نام اختیار کرنا ؛ فرضی نام سے معروف ھونے کی عادت -

**Pseudoscope**, *n.*: معکوس نما ؛ ایسا آئینہ جس میں مقعر محدب اور محدب مقعر نظر آے -

**pseudoscopic**, *a.* : معکوس نما -

**Pshaw**, *int. n. & v. i. & t.*: (۱) (کلمۂ تحقیر وغیرہ) چھی؛ چھی؛ چھی؛ تھو ( مثلاً *he answered us with an angry p.* )- (۲) چھی چھی کرنا - (۳) اظہار حقارت کرنا -

**Psi**, *n.* : یونانی حروف تہجی کا حرف = ps -

**Psilanthropism**, *n.* : یہ عقیدہ کہ حضرت عیسی انسان محض تھے؛ عقیدۂ انسانیت مسیح -

**psilanthropic**, *a.* : متعلق بہ عقیدۂ انسانیت مسیح-

**psilanthropist**, *n.*: عقیدۂ انسانیت مسیح کا قایل -

**Psilosis**, *n.*: (۱) (مرضیات) ازالۂ شعر؛ بال اڑنا- (۲) = sprue -

**Psittacine**, *a.*: طوطے کا ؛ طوطے جیسا ؛ طوطی صفت ؛ طوطی وش-

**Psoas**, *n.* : عضلۂ خصریہ -

*p. magnus* : خصریۂ کبیرہ -

*p. parvus* : خصریۂ صغیرہ-

**Psora**, *n.* : کھجلی ؛ خارش -

**Psoriasis**, *n.* سرخ بادہ؛ ایک قسم کا جلدی مرض جس میں

بدن پر سرخ چکتے پڑ جاتے ھیں ) -

**Psyche,** *n.* : (۱) روح ؛ نفس [ جو یونانی دیرمالا میں تجسیماً جوان حسینہ کے طور پر ظاھر کی جاتی ھے اس کے بازو تتلی کے پروں کے سے ھیں اور دوام و ھمیشگی کی علامت سمجھے جاتے ھیں *Eros* (کام دیو یا دیوتائے عشق) کی معشوقہ مانی جاتی ھے ] - (۲) روز پرواز ؛ پروا نے کی ایک قسم -

**Psychiater,** *n.* : معالج امراض دماغی ؛ دماغی امراض کا طبیب -

**psychiatric(al)** *aa.* :- متعلق بہ معالجۂ دماغی ؛ دماغی معالجہ کا -

**psychiatrist,** *n.* : معالجۂ دماغی کا محقق یا پروفیسر -

**psychiatry,** *n.* : طب دماغی ؛ امراض دماغی کا معالجہ ؛ دماغ کا طبی معالجہ -

**Psychic,** *a.* & *n.* : (۱) روحانی ؛ نفسی - (۲) معمول ؛ واسطہ ؛ ذریعہ ( وہ شخص جو روحانی قوت سے جلد متاثر ھوجاتا ھے ) - (۳) (بحالت جمع ) نفسیات ؛ علم النفس -

*p. force* : روحانی قوت -

**Psychical** *a.* : متعلق بہ روح ، نفسی ؛ روحانی ؛ روحانی کرشموں سے متعلق -

*p. research* : نفسی تحقیق ؛ نفسیاتی تحقیقات -

**psychically,** *adv.* : نفسی طور پر ؛ روحانی طور پر -

**psychicism,** *n.* : عقیدۂ وجود روح -

**psychicist,** *n.* : (۱) روحانی قوت کا قائل - (۲) روحانیات کا محقق -

**Psycho-** : ( سابقہ بمعنی ) روح ، نفس مثلاً :-

*psycho-analysis* : تحلیل نفسی -

*psycho-dynamic* : متعلق بہ قوائے نفسی -

*psycho-dynamics* : علم قوائے نفس -

*psycho-genesis, p.-gony* :- ابتدائے روح ؛ ابتدائے نفس ؛ ارتقائے نفس -

*psycho-genetical, -gonical* : متعلق بہ ابتدائے روح -

*psycho-gram* : تحریر ارواحی ( تحریر یا پیغام جس کی نسبت یہ خیال کیا جائے کہ کسی روح سے یا روحانی ذریعے سے حاصل ھوا ھے ) -

*psycho-graph* : روح نگار ؛ روحانی خبر قلم بند کرنے کا آلہ -

*psycho-graphy* : (۱) روح نگاری - (۲) تاریخ نفسیات -

*psycho-mancy* : (۱) ارواح کے ذریعے پیشین گوئی - (۲) ارواح کا باھمی مخفی تعلق یا ان کی مخفی خبر رسانی -

*psycho-metry* : نفس پیمائی ؛ ذھن پیمائی ؛ دماغ پیمائی ؛ مادی تعلقات کے ذریعے کسی شخص یا شے کے خواص یا صفات کا دریافت کرنا ؛ خواص یابی (ج) -

*psycho-metric,-metrical* : خواص یابی کا یا اس کے متعلق -

*psycho-motor* : محرک قوائے نفسانی -

*psycho-neurosis* : خلل اعصاب متعلق بہ نفس ؛ ایک دماغی مرض ھے جس کی وجہ سے جذبات اور قوت ضبط وقابو میں توازن باقی نہیں رھتا -

*psycho-path* : دماغی مریض ؛ خلل دماغ کا مریض -

*psycho-pathic* : (۱) متعلق بہ امراض دماغی - (۲) دماغی مریض -

*psycho-pathist* : دماغی امراض کا طبیب -

*psycho-pathology* : علم امراض دماغی -

*psycho-pathy* : دماغی عارضہ ؛ نفسی عارضہ -

*psycho-physics* : علم تعلق جسم و نفس -

*psycho-physical* : نفسیات طبیعی -

*psycho-physicist* : نفسی طبیعیاتی ؛ ماھر نفسیات طبیعی -

*psycho-physiology* : نفسی عضویات -

*psycho-physiological* : نفسی عضویاتی -

*psycho-physiologist* : نفسی عضویات داں ؛ ماھر نفسی عضویات -

*psycho-therapeutic* : نوم توجھی علاج کا یا اس کے متعلق -

*psycho-therapy* : علاج بذریعہ عمل توجہ ؛ نوم توجھی علاج -

**Psychological,** *a.* : نفسی ؛ دماغی ؛ ذھنی -

*p. moment* : تنت ؛ عین وقت ؛ مناسب وقت (وہ وقت جو کسی واقعہ وغیرہ کا دل پر اثر کرنے کے لئے نہایت موزوں ھو )

**psychologically,** *adv.* : نفسیاتی طور پر ؛ ( مزاحاً ) عین وقت پر ؛ تنت پر ؛ نازک موقع پر -

**Psychology,** *n.* : نفسیات ؛ علم النفس -

**psychologist,** *n.* : نفسی ؛ ماھر نفسیات ؛ روحانیات دان -

**psychologize,** *v. t.* & *i.* : نفسیات کا مطالعہ کرنا ؛ نفسیات سے بحث کرنا ؛ نفسیات کی رو سے بحث کرنا -

**Psychosis,** *n.* : نفسی مرض ؛ دماغی عارضہ -

**Psychrometer,** *n.* : برودت پیما ؛ برودت یبوست پیما -

**Ptarmigan,** *n.* : بہت تیتر کی قسم جس کے پر گرمی میں سیاہ و سبز ھوتے ھیں اور سردی میں سفید -

**Pteridology,** *n.* : فرن (Fern) کا علم -

**pteridological,** *a.* : متعلق علم فرن -

**pteridologist,** *n.* : فرنوں کا عالم ؛ ماھر علم فرن -

**Ptero-** : ( سابقہ بمعنی ) بازو مثلاً :-

*pterodactyl* : پر دار حشرات الارض ؛ یہ ایک قسم کا ذوالجناح حشرات الارض تھا جواب معدوم ھے -

*pterograppy* : ترو فرافیہ ؛ پروں کا علم ؛ وہ علم جس میں پروں کا بیان ھو -

*pterographic (al)* : ترو فرافی ؛ ترو فرافی کے متعلق -

*pteropod* : گھونگا جس کے پر کا درمیانی حصہ پھیل کر دو پر دار گوشوں کی صورت میں بدل گیا ھو -

*pterosaur* : ایک قسم کی پردار چھپکلی تھی جو اب معدوم ھے -

**Pteropus,** *n.* ( pl. *-pi* ) : = flying fox

**Pterygoid,** *a.* : پر نما ؛ بازو نما -

*P. process* : بازو نما ابھار ؛ بازو نما جوڑ -

**pterygo-** : ( جز ترکیبی بمعنی ) بازو نما -

**Ptisan,** *n.* : آش جو -

**Ptolemaic,** *a.* (۱) بطلیموسی ؛ متعلق بطلیموس ( بطلیموس سکندریہ کا زبردست ھیئت داں جو دوسری صدی میں گزرا ھے ) - (۲) خاندان بطلیموسی کا رکن جنھوں نے اسکندر اعظم کی وفات سے لے کر کلو پیٹرا کے زمانے تک مصر پر حکومت کی تھی -

*P. system* : نظام بطلیموسی ؛ بطلیموس کا نظام ھیئت ( جس میں زمین ساکن مانی گئی تھی ) -

**Ptomaine,** *n.* : پتو میین ؛ مادۂ عفونت ( جو جانداروں اور نباتات کے سڑنے سے پیدا ھوتا ھے ) -

*p. poisoning* : عفونتی زھر -

**Ptosis,** *n.* : استرخائے جفن بالا ؛ اوپر کے پپوٹے کا استرخا -

**Pub,** *n.* : ( بول چال ) سرائے ؛ بھٹیار خانہ وغیرہ ( جہاں قیام وطعام کے ساتھ شراب بھی مہیا کی جاتی ھو ) -

**Puberty,** *n.* : عمر بلوغ ؛ سن بلوغ ؛ سیان پن -

*age of p.* : عمر بلوغ ؛ سن بلوغ ( ازروئے قانون انگلستان ذکور کے لیے ۱۴ سال اناث کے لیے ۱۲ سال ) -

**Pubescence**, *n.* : (۱) سن بلوغ کو پہنچنا - (۲) رواں ( نباتات نیز جانوروں کا ) ؛ روئیں داری -

**pubescent**, *a.* : روئیں دار -

**Public**, *a.* & *n.* : (۱) عام ؛ متعلق بہ خلق اللہ ' عامۃ الناس یا جمہور ( مثلاً *p. utility*. رفاہ عام ؛ *p. holiday* عام تعطیل )- (۲) علانیہ ( مثلاً *gave it p. utterance; made a p. protest*) - (۳) عامۃ الناس یا خلق اللہ کے متعلق ؛ خلق اللہ کی خدمت میں مصروف ( مثلاً *p. man, p. life*) - (۴) بین الاقوامی ( مثلاً *proscribed Napoleon as a p. enemy*) - (۵) عام لوگ ( کسی علاقے یا قوم کے ) ( مثلاً *p. is the best judge, are the best judges*) -

*a p. man* : قومی خادم ؛ قومی کارکن -

*he gave it p. utterance* : اس نے علانیہ اس کا اظہار کیا -

*he made a p. protest* : اس نے علانیہ احتجاج کیا -

*in p.* : علی الاعلان ؛ علانیہ ؛ کھلم کھلا -

*notary p.* ; ناظر رجسٹری -

*p. act* : ( پارلیمنٹ ) پبلک ایکٹ ؛ قانون عام ؛ قانون عامہ ؛ قانون متعلق عامۃ الناس -

*p. assembly* : جماعت عامہ -

*p. baths* : عام غسل خانے ( جو سب کے لئے ہیں ) -

*p. bill* : پبلک بل ؛ مسودۂ عام ؛ مسودۂ عامہ ؛ مسودہ متعلق عامۃ الناس -

*p. education* : تعلیم عامہ -

*p. examination* : امتحان جامعہ ؛ یونیورسٹی کا امتحان -

*p. house* : دارالاقامہ ؛ سرائے ( جہاں طعام و قیام کے علاوہ شراب بھی ملتی ہو ) -

*p. library* : عام کتب خانہ -

*p. life* : - قومی زندگی (وہ زندگی جو خلق کی خدمت میں صرف ہو)

*p. offence* : جرم خلاف عامۃ الناس -

*p. opinion* . رائے عامہ -

*p. orator, p. lecturer* : ( جامعات ) یونیورسٹی کا لکچرار ؛ جامعہ کا لکچرار

*p. prosecution* : سرکاری مقدمہ ؛ فوجداری مقدمہ ؛ سرکاری استغاثہ -

*p. prosecutor* : سرکاری وکیل ؛ پیروکار سرکاری -

*p. road* : شارع عامہ ؛ عام سڑک -

*p. school* : پبلک اسکول ؛ وہ مدرسہ جو پبلک کے انتظام میں ہو ؛ خصوصاً ان اعلی مدارس میں سے ایک جن میں عموماً مقیم طلبہ لئے جاتے ہیں اور ان کو جامعات یا کسی پیشے کی تعلیم کے لئے تیار کیا جاتا ہے یہ مدارس ذاتی یا خانگی مفاد کی خاطر قایم نہیں ہوتے ان کے انتظام میں سینیر طلبہ مدد کرتے ہیں یہ مدارس Private اور Preparatory مدارس سے مختلف و ممیز ہوتے ہیں -

*p. spirit* : حب وطن ؛ حب الوطنی -

*p. -spirited* : وطن پرست ؛ محب وطن -

*p. -spiritedly* : - از راہ حب وطن ؛ حب وطن کے جوش میں

*p. spiritedness* : وطن پرستی ؛ حب وطن کا جوش -

*p. utility societies* : انجمن ہائے رفاہ عام ؛ انجمن ہائے اتحادی جو سکونتی مشکلات کو حل کرتی ہیں -

**publicity**, *n.* : تشہیر ؛ شہرت ؛ اشاعت ؛ اشتہار -

**publicly**, *adv.* : عام طور پر ؛ علانیہ ؛ علانیہ طور پر -

**Publican**, *n.* : (۱) ( تاریخ روما اور انجیل ) محصول وصول کرنے والا ؛ ٹیکس وصول کرنے والا - (۲) شراب فروش ؛ سرائے والا -

**Publication**. *n.* : (۱) اشاعت ؛ اشتہار ؛ تشہیر - (۲) اشاعت کتاب وغیرہ - (۳) کتاب ؛ تصنیف و تالیف

**Publicist**, *n.* : (۱) مصنف قانون بین الاقوامی - (۲) ماہر قانون بین الاقوامی - (۳) اخبارنویس ؛ جرنلسٹ ؛ ملکی معاملات پر لکھنے والا -

**publicism**, *n.* : اخبار نویسی وغیرہ -

**publicistic**, *a.* : اخبار نویسانہ -

**Publish**, *v. t.* : (۱) شائع کرنا ؛ مشتہر کرنا ؛ مشہور کرنا - (۲) چھاپنا ؛ اشاعت کرنا - (۳) تشہیر کرنا ؛ اعلان کرنا ؛ منادی کرنا - (۴) ( نکاح کا ) پہلے سے اعلان کرنا ( مثلاً *to p. the banns of marriage*) -

**publishable**, *a.* : قابل نشر و اشاعت ؛ قابل اشاعت -

**Publisher**, *n.* . ناشر ؛ شائع کنندہ ؛ پبلشر -

**Puccoon**, *n.* : پوکون ' شمالی امریکہ کا درخت جس سے سرخ و زرد رنگ حاصل ہوتا ہے -

**Puce**, *a.* : ارغوانی بھورا -

**Puck**, *n.*: پک ؛ شریر بھتنا ؛ شریر ' چنچل پری بچہ ؛ (مجازاً) شریر بچہ -

**puckish, pucklike**, *aa.* : بھوت جیسا ؛ جن صفت -

**Puck**, *n.*: مویشیوں کی ایک بیماری جو nightjar سے منسوب کی جاتی ہے -

**Puck**, *n.* : ربڑی قرص ؛ ربڑ کی گیند ( جو کینیڈا میں برف پر ہاکی کھیلنے میں کام آتی ہے ) -

**Pucka, pakka**, *aa.* : (۱) پکا ( ہندی ) ؛ ٹھوس - (۲) اصل ؛ خالص - (۳) مستقل -

**Pucker**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) سکڑنا ؛ شکن پڑنا - (۲) چیں بہ جبیں ہونا - (۳) شکن ڈالنا ؛ تہ ڈالنا ؛ چنٹ ڈالنا ؛ چننا - (۴) شکن ؛ چین ؛ تہ -

**puckery**, *a.* : پرشکن ؛ چین دار ؛ تہ دار ؛ تہ بر تہ -

**Pud**, *n.* : (بچوں کی بولی) بچے کا ہاتھ ؛ جانور کا اگلا پاؤں -

**Pudding**, *n.* : (۱) پڈنگ ؛ پوٹین ( مثلاً *batter, bread* & *butter, plum, p.*) - (۲) امعائی پوٹین ( جس میں سور کی آنتیں وغیرہ ہوتی ہیں ) - (۳) پوٹینی یا پڈنگ نما شے - (۴) کیچی وغیرہ (جو چور اور نقب زن سگ دربان کے آگے ڈال دیتے ہیں)-

*hasty p.* . دیکھو Hasty -

*more praise than p.* : فائدہ کم تعریف زیادہ -

*pudding, puddening* : (۱) (جہازرانی) گدی ؛ رگڑروک گدی - (۲) رسیاں جو مستول کے گرد بطور سہارے کے باندھ دی جاتی ہیں -

*p. -cloth* : پوٹینی کپڑا ؛ وہ کپڑا جس میں پوٹین کے اجزا ابالنے کے لئے باندھ دیے جاتے ہیں -

*p. face* : بڑا موٹا چہرہ ؛ پھولا ہوا چہرہ -

*p. -head* : احمق ؛ سادہ لوح

*the proof of the p. (is in the eating)* : دیکھو Proof -

*Yorkshire p.* . دیکھو Yorkshire

*p. -heart* : ڈر پوک ؛ بز دل -

*p. pie* : ایک قسم کی مٹھائی ( پیسٹری ) -

*p. -stone* : گول سنگ ریزوں کی مخلوط چٹان -

**puddingly**, *a.* : پوڈینگی ؛ پوڈین صورت ؛ پوڈین صفت -

**Puddle**, *n.* : ( ۱ ) جوھڑ ؛ ڈبرا - ( ۲ ) ( بول چال ) بد نظمی ؛ ابتری ؛ گڑ بڑ ؛ گڈ مڈ - ( ۳ ) گارا ؛ ریت اور چکنی مٹی کا گارا -

**puddly**, *a.* : ( ۱ ) میلا ؛ گدلا ؛ مکدر - ( ۲ ) جس میں بہت سے جوھڑ یا ڈبرے ھوں -

**Puddle**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) چھپ چھپ کرنا ' چھینٹیں دینا ؛ چھینٹیں اُڑانا ؛ کیچڑ میں لوٹنا - ( ۲ ) بے تمیزی سے کوئی کام کرنا - ( ۳ ) گدلا کرنا ؛ مکدر کرنا ؛ پانی کو خراب کرنا ( نیز مجازاً ) - ( ۴ ) گارا گھولنا ؛ گارا کرنا - ( ۵ ) گارا بھر کر بند کر دینا - ( ۶ ) پگھلے ھوے لوھے کو ھلا کر متورق یا لوح دار بنانا -

**puddler**, *n.* : گارا گھولنے والا ؛ پگھلا ھوا لوھا ھلانے والا ؛ لوھا ھلانے کی مشین -

**Pudency**, *n.* : شرم ؛ لحاظ ؛ حیا ؛ غیرت ؛ لاج -

*Pudendum*, *n.* ( pl.-*da* ) : شرم گاہ ؛ ستر ؛ عضو تناسل ؛ مقام مخصوص -

**pudendal, pudic**, *aa.* : متعلق بہ ستر -

**Pudge**, *n.* : ( بول چال ) پست قد ' فربہ آدمی یا جانور یا لحیم شحیم موٹا تازہ آدمی یا جانور یا کوئی شے -

**pudgy**, *a.* : فربہ ؛ موٹا تازہ ؛ لحیم شحیم -

**Pudsy**, *a.* : گد گدا ؛ گداز ؛ موٹا تازہ -

*Pueblo*, *n.* : ھسپانی شھر یا گاؤں ' خصوصاً امریکہ کے اصلی باشندوں کی نو آبادی -

**Puerile**, *a.* : طفلانہ ؛ رکیک ؛ سبک ؛ چھچھورا -

*p. breathing* : ایسا تنفس جس میں ایسی آواز نکلے جو اکثر بچوں کے تنفس میں ھوتی ھے ( بالغوں میں یہ بیماری کی علامت ھے ) -

**puerilely**, *adv.* : سبکی سے ؛ طفلانہ طور سے ؛ رکیکانہ طور پر -

**puerility**, *n.* : بچپن ؛ چھچھور پن ؛ رکاکت -

**Puerperal**, *a.* : زچگی کا ؛ زچگی سے متعلق -

**Puff**, *n.* : ( ۱ ) جھونکا ؛ ھوا کا جھونکا ؛ سانس ؛ پھونک - ( ۲ ) سانس یا پھونک کی آواز - ( ۳ ) بھاپ یا دھوئیں کی اتنی مقدار جو ایک بار نکلے - ( ۴ ) نرم ' گول ( پھولی ھوئی ) آرائش کی چیز لباس میں یا بالوں وغیرہ میں جیسے آستینوں یا دامن میں جھالر یا چوٹی اور بالوں میں بہت سے پر یا فیتے وغیرہ - ( ۵ ) روئیں دار گدی ( پاؤڈر وغیرہ لگانے کی ) - ( ۶ ) ایک قسم کی ھلکی پھلکی پیسٹری - ( ۷ ) مبالغہ آمیز تعریف ( کتاب کی ) یا مبالغہ آمیز اشتہار ( سودا گر کے مال کا ) -

*powder-p.* : پاوڈر کی گدی ( جسم پر پاوڈر لگانے کے لئے ) ؛ سفوف پاش -

*p.-adder* : ایک بڑا افریقی افعی جو اشتعال کے عالم میں اپنا بالائی حصہ پھلا لیتا ھے -

*p.-ball* : ایک قسم کی کھمبی جس کا بیج دان گیند نما ھوتا ھے -

*p.-box* : پاؤڈر دانی -

*p. paste* : ھلکی پیسٹری -

*p.-p.* : ( بچوں کی بولی ) انجن ؛ ریل -

**Puff**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) پھونک مارنا ؛ پھونکنا ؛ پھونک سے اُڑانا ؛ ھوا بھرنا - ( ۲ ) ھوا ' دھوئیں وغیرہ کا تھوڑی تھوڑی مقدار میں خارج ھونا ؛ دھواں اُڑانا ؛ دھواں یا ھوا نکالنا - ( ۳ ) ھانپنا ؛ سانس چڑھنا ؛ سانس پھولنا ؛ دم چڑھنا ؛ بے دم کردینا - ( ۴ ) پھلانا - ( ۵ ) پھول جانا - ( ۶ ) پھولنا ؛ مغرور ھونا ؛ جامے میں نہ سمانا - ( ۷ ) مبالغہ آمیز اشتہار دینا - ( ۸ ) مبالغہ آمیز تعریف کرنا ؛ آسمان پر چڑھانا ؛ پھلانا ؛ مغرور یا خود پسند بنانا - ( ۹ ) قیمت بڑھانا ؛ قیمت بڑھانے کے لئے جھوٹی بولی دینا ؛ ( نیلام میں ) جھوٹی بولی بولنا - ( ۱۰ ) تمباکو کے دھوئیں اڑانا ؛ پائپ یا حقے کے کش لینا -

*he puffed away at his cigar* : اس نے سگار کے کش لگائے -

*he was rather puffed* . : وہ کسی قدر بے دم ھو گیا تھا ؛ اس کا دم چڑھ گیا تھا -

*p. out* : ھانپتے کانپتے بیان کرنا -

*p. out, up, away* : پھونک مار کر اڑا دینا ؛ پھونک مار کر بجھا دینا -

*puffed with pride* : غرور سے پھولا ھوا -

*the engine puffed out of terminus* : انجن دھواں اڑاتا اختتامی اسٹیشن سے باھر چلا گیا -

**puffer**, *a.* : ( ۱ ) دھواں یا ھوا نکالنے والا - ( ۲ ) تعریف کر کے آسمان پر چڑھانے والا - ( ۳ ) نیلام میں ( قیمت بڑھانے کے لئے ) جھوٹی بولی بولنے والا - ( ۴ ) کوئی چیز جو غرور پیدا کرے ؛ غرور آفریں -

**Puffery**, *n.* : ( ۱ ) اشتہار ؛ بھٹی - ( ۲ ) سنجاف ؛ جھالر -

**Puffin**, *n.* : پوفین ' بوقلموں منقار ' ایک بحری پرندہ جس کی چونچ جھری دار اور مختلف اللون ھوتی ھے ' بحر ظلمات کے شمال میں ھوتا ھے -

**Puffy**, *a.* : ( ۱ ) جھونکے دار ( ھوا ) - ( ۲ ) ھانپنے والا ؛ دم کا کچا - ( ۳ ) پھولا ھوا - ( ۴ ) موٹا پھپس ؛ لحیم شحیم -

**puffiness**, *n.* : پھلاؤ ؛ فربھی ؛ موٹا تازہ پن -

**Pug**, *n.* : ( ۱ ) ( نیز *p.-dog* ) ایک قسم کا چپٹی ناک والا یا بیٹھی ناک والا کتا - ( ۲ ) بڑا نوکر ؛ نوکروں کا سردار - ( ۳ ) لومڑی کا اسم خاص - ( ۴ ) پٹڑی بدل انجن ( یعنی ایک پٹڑی سے دوسری پٹڑی پر جانے والا یا شنٹ کرنے والا ) -

*p.-nose* : چپٹی یا بیٹھی ناک -

*p.-nosed* : بیٹھی یا چپٹی ناک والا -

**puggish, puggy**, *aa.* : چپٹی ناک والا -

**Pug**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) پنڈول اور چکنی مٹی کا گوندا ؛ ( اینٹیں بنانے کے لئے ) خشت سازی کا گارا - ( ۲ ) ( گارا ) ساننا ( یہ اینٹوں کا گارا ) گھولنا ؛ گارا یا برادہ بھرنا ( فرش کے نیچے آواز دھیمی کرنے کے لئے ) -

*p.-mill* : اینٹوں کا گارا بنانے کی چکی -

**pugging**, *n.* : گارا ' برادہ ' سیمنٹ بھرنا -

**Pug**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( پگ ' ھندی ) نشان قدم ؛ نقش پا ( جانور کا ) - ( ۲ ) نقش پا کے ذریعے پتا چلانا ؛ کھوج لگانا ؛ پتا لگانا -

**Pug**, *n.* : ( عامیانہ ) مکا باز ؛ گھونسا باز -

**Pugg(a)ree**, *n.* : ( ۱ ) پگڑی ؛ عمامہ - ( ۲ ) ململ وغیرہ کا وہ کپڑا جو انگریزی ٹوپی کے گرد لپٹا ھوا ھوتا ھے

**puggareed**, *a.* : پگڑی باندھے ؛ عمامہ باندھے -

**Pugilist**, *n.* : (۱) مکا باز ؛ گھونسا باز - (۲) ( مجازاً ) سخت تکراری ؛ سخت بحث کرنے والا ؛ مجادلہ کرنے والا -

**pugilism**, *n.* : مکا بازی ؛ گھونسا بازی ؛ ( مجازاً ) مجادلہ پرستی ؛ مناظرہ پسندی ؛ مباحثہ پسندی -

**pugilistic**, *a.* : مکابازی کا ؛ مکابازی سے متعلق ؛ مباحثہ پسندانہ -

**pugilistically**, *adv.* : مکا بازی کے طور سے ؛ مباحثانہ انداز سے -

**Pugnacious**, *a.* : نزاع پسند ؛ لڑاک ؛ جھگڑالو ؛ مفسد ؛ مفسدہ پرداز -

**pugnaciously**, *adv.* : جنگ جویانہ طور سے ؛ جھگڑے یا فساد کی راہ سے -

**pugnacity**, *n.* : نزاع پسندی ؛ جنگ جوئی ؛ مفسدہ پرستی ؛ جھگڑا لوپن -

**Puisne**, *a.* & *n.*, *P.* ( *judge* ) : (۱) اعلی عدالت میں ادنیٰ جج ' چھوٹا جج ؛ عدالت اعلیٰ کا جونیر جج - (۲) ( قانون ) مابعد ؛ بعد کا ؛ پچھلا مثلاً : -

*p. mortgagees* : مرتھان مابعد -

*mortgagees p. to the plaintiff* : وہ مرتھن جو مدعی کے بعد کے ھیں -

**Puissant**, *a.* : (۱) ( قدیم ) قوی ؛ طاقت ور ؛ زبردست ؛ توانا ؛ بلونت - (۲) صاحب اثر ؛ با رسوخ ؛ مقتدر -

**puissance**, *n.* : (۱) زور؛ قوت؛ طاقت - (۲) اثر؛ رسوخ؛ قدرت -

**puissantly**, *adv.* : زور سے ؛ قوت سے ؛ اثر سے ؛ قدرت سے -

**Puke**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) استفراغ ؛ قے ؛ الٹی ؛ متلی - (۲) قے کرنا ؛ الٹی کرنا ؛ زمین دیکھنا ؛ متلی ہونا ؛ قے ھونا -

**Pukka(h)**, *a.* : دیکھو Pucka -

**Pule**, *v. i.* : جھینکنا ؛ ٹھنکنا ؛ کراھنا ؛ ریں ریں کرنا -

**pulingly**, *adv.* : جھینکتے ھوے ؛ ٹھنکتے ھوے ؛ کراھتے ھوے وغیرہ -

**Pull**, *v. t.* & *i.* : (۱) کھینچنا ( مثلاً *don't pull her hair* ) - (۲) اپنی طرف یا کسی خاص سمت کو کھینچنا ( مثلاً *p. him nearer* ) ؛ اوپر کرنا یا چڑھانا ( مثلاً *p. on one's stocking* ) - (۳) زور لگا کر کھینچنا ( مثلاً *horse pulls well* ) - (۴) زور لگا کر چڑھنا یا آگے بڑھنا ( مثلاً *p. up hill &c.* وغیرہ ) - (۵) ( گھوڑے کا ) منہ زور ھونا یا منہ زوری کرنا - (۶) ( *p. at* ) کش لگانا یا کھینچنا ( پائپ ' حقہ یا ساغر ) ؛ چوسنا - (۷) اکھاڑنا ' اکھاڑ پھینکنا ' جڑ بنیاد سے اکھاڑ ڈالنا ( پودا ) - (۸) ( *p. at* ) پرزے پرزے کر ڈالنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا ؛ چیرنا پھاڑنا - (۹) توڑنا ( مثلاً *to p. fruit, flowers* ) - (۱۰) چھاپنا ؛ پروف یا کاپی نکالنا - (۱۱) کھینا ؛ ( کشتی ) چلانا ؛ ( کشتی کا ) کھینچا جانا ( مثلاً *she pulled inshore* ) - (۱۲) ( عامیانہ ) گرفتار کرنا ؛ حراست میں لینا ( مثلاً *to p. a pick-pocket* ) ؛ ( عامیانہ ) ( قمار خانے پر ) یورش کرنا ؛ دھاوا کرنا - (۱۳) ( گھڑدوڑ میں گھوڑے کو ) روکنا ( جس سے وہ ھار جائے ) - (۱۴) ( کرکٹ ) گیند کو ( بلے سے ) اس طرح مارنا کہ وہ آف سے لیگ کی طرف جائے - (۱۵) ( گولف ) گیند کو بائیں جانب لے جانا -

*p. about* : ادھر ادھر کھینچنا ؛ کھینچا تانی کرنا ؛ بری طرح پیش آنا -

*p. a face, faces* : منہ بنانا -

*p. a person's leg* : دیکھو Leg -

*p. a sanctimonious &c. face* : مقدس وغیرہ صورت یا وضع بنانا -

*p. ( a thing ) to pieces* : ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا ؛ پرزے پرزے کر ڈالنا ؛ ( مجازاً ) مخالفانہ تنقید کرنا ؛ دھجیاں اڑا دینا -

*p. -back* : (۱) روک ؛ مزاحمت - (۲) مزاحم ( شے ) ؛ سد راہ - (۳) ایک آلہ جو عورت کے سایے کے پھیلے ھوے حصے کو پیچھے سے کھینچے یا تانے رکھتا ھے تاکہ سامنے کا حصہ صفائی سے لٹکا رھے -

*p. caps, wigs* : لڑنا ؛ جھگڑنا ؛ ھاتھا پائی کرنا -

*p. devil, p. baker* : کسی مقابلے میں جانبین کی ھمت افزائی -

*p. down* : (۱) ( عمارت وغیرہ ) گرانا ؛ ڈھانا ؛ منہدم کرنا ؛ مسمار کرنا - (۲) لاغر و کم زور کرنا ' ماندہ کرنا ؛ ضعیف و نقیہ کرنا ( مثلاً *a bout of fever soon pulls you down* ) (۳) قیمت کم کرنا - (۴) (غرور) توڑنا مثلاً *p. down a person's pride* )-

*pulled* : خستہ ؛ ماندہ ؛ مضمحل ؛ پست

*pulled bread* : روٹی کے خستہ ٹکڑے ( تازہ پکی ھوئی ڈبل روٹی کے اندر سے بے قاعدہ ٹکڑے نکال کر پھر تنور میں پکاتے ھیں تاکہ خستہ ھو جائیں ) -

*p. off* : ( انعام ) جیتنا ؛ ( مقابلے میں ) کامیاب ھونا -

*p. off one's hat* : اپنی ٹوپی اتارنا ( = سلام کرنا ) -

*p. one's ears, p. one by the ear* : کان کو کھینچنا ؛ گوشمالی کرنا -

*p. oneself together* : (۱) ( بھاگڑ کے بعد ) آجمع ھونا ( مثلاً *the Middlesex men now pulled themselves together* )- (۲) آپے میں آنا ؛ ھوش میں آنا ؛ اپنے کو سنبھالنا -

*p. one's nose, p one by the nose* : کسی کی تحقیراً ناک کھینچنا -

*p. one's sleeve, p. one by the sleeve* : متوجہ کرنے کے لئے کسی کی آستین کھینچنا -

*p. on one's stocking* : اپنے موزے کھینچ کر اوپر کر لینا -

*p. one's weight* : اپنے وزن کے تناسب سے کشتی چلانا -

*p. out* : (۱) کھے کر کشتی کو نکال لے جانا - (۲) ریل گاڑی کا اسٹیشن سے باھر نکل جانا - (۳) اکھیڑنا ؛ نکالنا ؛ کھینچ نکالنا ( مثلاً *to p. out a cork, tooth* ) -

*p. (game &c) out of the fire* : ٹوٹتی ناؤ کو جا سنبھالنا ؛ ھرے ھرائے کھیل کو جیت لینا -

*p. -over* : ایک قسم کی گرم بنیان ( پسینہ گیر ) -

*p. round* : (۱) ( بیمار کو ) اچھا کرنا ' صحت یاب کرنا ( مثلاً *the doctor tried in vain to p. him round* ) - (۲) ( بیماری وغیرہ سے ) اچھا ھونا ؛ صحت یاب ھونا ؛ تندرست ھونا ( مثلاً *you will soon p. round* ) -

*p. through* : (۱) صحیح سلامت نکل آنا ( بیماری ' خطرے وغیرہ سے ) - (۲) ( بیمار کو ) بچا لینا ( مثلاً *good nursing pulled him through* ) ؛ ( کسی کو خطرے ' مشکل وغیرہ سے ) بچا لینا ( مثلاً *his extra speed pulled him through* ) -

*p. the bell* : گھنٹی ( کی رسی ) کھینچو ؛ گھنٹی بجاؤ -

*p. the long-bow* : کمان کھینچنا -

*p. the strings* : دیکھو String -

*p. the wires* : دیکھو Wire -

*p. -through* : صافی کش ؛ وہ رسی جس کے ذریعے بندوق میں صافی ڈال کر کھینچتے ہیں -

*p. together* : مل کر کام کرنا ؛ اتحاد عمل کرنا ؛ تعاون کرنا -

*p. up* (۱) باگ کھینچنا ؛ باگ روکنا ؛ باگ تھامنا - (۲) روکنا؛ ٹھیرانا - (۳) سرزنش کرنا ؛ تنبیہ کرنا - (۴) اپنے آپ کو روکنا ؛ ضبط کرنا - (۵) دوڑ وغیرہ میں اپنے کو بڑھانا -

**Pull**, *n.* : (۱) کھینچ ؛ کھینچاؤ ؛ کش ؛ زور ؛ کش مکش ؛ کھینچاتانی - (۲) (قوت) کشش یا جذب - (۳) جھٹکا ؛ یک بارگی روکنا (مثلاً *a stiff p. brought us to stop*) - (۴) دستہ - (۵) (مجازاً) ذاتی اثر یا رسوخ (مثلاً *any one who has got a p. can do a great deal*) - (۶) (طباعت) کچا پروف - (۷) (گھوڑ دوڑ میں) باگ کھینچنا یا روکنا - (۸) کشتی میں چھوٹا سفر ؛ کشتی میں تھوڑی دیر کی تفریح - (۹) (کرکٹ) وہ ضرب جو گیند کو لیگ کی طرف پہنچا دیتی ہے ؛ (گولف) ضرب جو گیند کو بائیں طرف اڑا لے جاتی ہے - (۱۰) (مے خانے میں) مطالبے سے زیادہ مقدار شراب - (۱۱) شراب کا لمبا گھونٹ - (۱۲) (مجازاً) نفع ؛ فائدہ ؛ فوقیت (*a good education gives a man a great p.*)

*bear -p* : بیر پمپ کا دستہ -

*bell -p.* : گھنٹی کی رسی ؛ گھنٹی کا دستہ -

*have the p. of* (person) : کسی شخص سے مقابلتاً فائدہ میں ہونا یا رہنا -

**Puller**, *n.* : (۱) کھینچنے والا ؛ اکھاڑنے والا وغیرہ - (۲) کھینچنے کا آلہ یا مشین - (۳) منہ زور گھوڑا ؛ جاندار گھوڑا -

**Pullet**, *n.* : چوزہ ؛ مرغی کا بچہ ؛ خصوصاً مرغی انڈے دینے کے وقت سے اول کریز تک -

**Pulley**, *n.* & *v. t.* : (۱) چرخی ؛ گھرنی - (۲) چرخی لگانا ؛ گھرنی چڑھانا - (۳) چرخی کے ذریعے چلانا -

**Pullicate**, *n.* : (۱) رنگین رومال - (۲) قماش رومال رنگین ؛ رنگین رومال کا سامان (پولی کٹ علاقہ مدراس کے نام پر)

**Pullman**, *a.* & *n.*, *P* (*car*): ریلوے سیلون (ء وما خواب گاڑی) -

**Pullulate**, *v. i.* : (کونپل یا بیج کا) پھوٹنا ؛ پھوٹ نکلنا ؛ پھوٹ آنا ؛ (مجازاً) پھولنا پھلنا ؛ بار آور ہونا (مذہب عقیدے وغیرہ کا) -

**pullulant**, *a.* : پھولا پلا ؛ ثمر ور ؛ رومند -

**pullulation**, *n.* : پھوٹنا ؛ اگنا ؛ جمنا ؛ افزائش نسل ؛ اولاد ؛ پیداوار -

**Pully-hauly**, *n.* & *a.* : (۱) (بول چال) کش مکش ؛ کھینچا تانی ؛ کھینچ تان - (۲) کش مکش کا ؛ کھینچ تان کا -

**pully-haul** *v. t.* & *i.* : (۱) کش مکش کرنا ؛ کھینچا تانی کرنا ؛ کھینچ تان کرنا - (۲) کش مکش ہونا ؛ کھینچا تانی ہونا -

**Pulmo -**: جز ترکیبی بمعنی پھیپھڑا ؛ شش مثلاً :-

*pulmo-branchiate* : ششی گلپھڑے دار (وہ جانور جن میں پھیپھڑے اور گلپھڑے دونوں مرکب ہوتے ہیں) -

*pulmo-meter* : شش پیما ؛ پھیپھڑے کا حجم ناپنے کا آلہ -

*pulmo-metery* : شش پیمائی -

**Pulmonary**, *a.* : (۱) ششی ؛ رئوی ؛ پھیپھڑے کا ؛ پھیپھڑے کے متعلق - (۲) پھیپھڑے دار یا شش نما عضو رکھنے والا - (۳) پھیپھڑے یا شش کا (مرض) (مثلاً *p. consumption* سل) -

*p. artery* : ششی شریان ؛ پھیپھڑے کی شریان ؛ شریان رئوی (جو دل سے پھیپھڑے کو خون پہنچاتی ہے) -

*p. disease* : ششی مرض ؛ پھیپھڑے کی بیماری ؛ مرض رئوی -

**pulmonate**, *a.* : پھیپھڑے دار ؛ شش نما عضو رکھنے والا -

**pulmonic**, *a.* : رئوی ؛ ششی ؛ پھیپھڑے کا -

**Pulp**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) گودا - (۲) مغز - (۳) لیتی - (۴) ماوا (جس سے کاغذ بنایا جاتا ہے) - (۵) دھات کا گودا (دھات کا سفوف جو پانی میں گوندھ لیا جاتا ہے) - (۶) پلپلا کرنا ؛ گودا کرنا - (۷) گودا اتارنا ؛ گودا چھیلنا - (۸) پلپلا ہونا ؛ رس سے پھول جانا -

**pulper**, *n.* : گودا ساز (کل یا مشین) ؛ مشین جو کسی چیز مثلاً پھل وغیرہ کو گودے کی شکل میں تبدیل کردے -

**pulpify**, *v. t.* : پلپلانا ؛ گودے کی صورت میں تبدیل کرنا -

**pulpiness**, *n.* : پلپلا ہٹ ؛ گداز پن ؛ گودے دار ہونا -

**pulpless**, *a.* : بے گودا ؛ بے مغز

**pulpous,pulpy**, *aa.* : گودے دار ؛ مغز دار نرم ؛ ملائم ؛ گداز ؛ پلپلا -

**Pulpit**, *n.* : (۱) خطبہ گاہ ؛ منبر - (۲) وعظ کرنے والے ؛ گروہ واعظان - (۳) (the p.) واعظ یا خطیب کا پیشہ - (۴) (کتابوں کے ناموں میں) مجموعۂ مواعظ - (۵) (بطور صفت اسما کے ساتھ) (مثلاً *p. eloquence, p. orator*) - (۶) وعظ گوئی -

**Pulpiteer**, *n.* & *v. i.* : (۱) (تحقیراً) وعظ پیشہ ؛ پیشہ ور واعظ ؛ وعظ فروش - (۲) وعظ کرنا ؛ وعظ کا پیشہ اختیار کرنا -

**pulpitarian**, *a.* : واعظ ؛ وعظ پیشہ ؛ وعظ پرست (یعنی وہ شخص جو وعظ کو عبادت کا سب سے بڑا جز سمجھتا ہے) -

**pulpiteering**, *n.* : وعظ پیشگی ؛ وعظ فروشی -

**Pulque**, *n.* : پولکی ' میکسکوی شراب -

*p. brandy* : پولکی برانڈی ؛ میکسکوی برانڈی -

**Pulsate**, *v. t.* & *i.* : (۱) (نبض کا) چلنا ؛ (دل کا) دھڑکنا ؛ باقاعدہ پھڑکنا (نیز مجازاً) (مثلاً *life pulsates in rock or tree*) (۲) مرتعش ہونا ؛ تھر تھرانا - (۳) پچھوڑنا (ہیرے کا یعنی پچھوڑنی کے ذریعے ہیرے کو مٹی سے جس میں وہ پایا جاتا ہے جدا کرنا) -

**pulsator**, *n.* : ہیرے پچھوڑنے کی مشین ؛ ہیرا پچھوڑنی -

**pulsation**, *n.* : (نبض کی) دھڑکن ؛ تڑپ ؛ ارتعاش ' اهتزاز ؛ لہرانا ؛ تھر تھراہٹ ؛ لرزش -

**pulsatory**, *a.* : دھڑکتا ؛ ارتعاشی ؛ اهتزازی ؛ لہراتا ہوا ؛ تھر تھراتا ہوا ؛ لرزاں -

**Pulsatile**, *a.* : (۱) ارتعاش پذیر ؛ اهتزاز پذیر - (۲) مضراب یا ہاتھ کی تھپک سے بجنے والا (باجا مثلاً ستار یا طبلہ) -

**Pulsatilla**, *n.* : (۱) شقیق ؛ شقایق نعمان ؛ گل ہوائی - (۲) اس کا جوہر جو دوا سازی میں کام آتا ہے ؛ جوہر شقیق -

**Pulse** *n.* & *v i.* & *t.* : (۱) نبض - (۲) حرکت نبض ؛ جنبش نبض - (۳) (مجازاً) جوش ؛ امنگ ؛ جذبہ - (۴) باقاعدہ پے در پے ضرب (مثلاً چپو کی) - (۵) تھر تھراہٹ ؛ لرزش ؛ جنبش ؛ ارتعاش ؛ اهتزاز - (۶) (نبض کا) چلنا ؛ (دل کا) دھڑکنا وغیرہ - (۷) قاعدے سے حرکت کرنا ؛ تھر تھرانا ؛ جنبش کرنا ؛ دھکیلنا ؛ داخل کرنا ؛ پہنچانا (مثلاً *life is*

- ( *pulsed into us*

*to feel the p. of* : کسی کی نبض دیکھنا ؛ ( مجازاً ) کسی کا عندیہ معلوم کرنا -

**pulseless,** *a.* : (۱) بے نبض؛ ساقط النبض- (۲) ( مجازاً ) بے حس ؛ مردہ دل ؛ بے حس و حرکت ؛ بے جان -

**pulselessness,** *n.* : بے نبضی ؛ ساقط النبضی ؛ مردہ دلی ؛ بے حسی -

**Pulse,** *n.* : دال -

**Pulsimeter,** *n.* : نبض پیما ( نبض کی رفتار ناپنے کا آلہ )؛ منبض-

**Pulsometer,** *n.* : ایک قسم کا پمپ جس میں دو خانے ہوتے ہیں اور ایسا انتظام ہوتا ہے کہ بھاپ اندر منجمد ہوجاتی ہے اور پانی ہر خانے میں باری باری سے پہنچتا رہتا ہے ؛ بھاپ جاذ پمپ -

**Pultaceous.** *a.* : پولٹیس نما ؛ پولٹیس جیسا ؛ نرم ؛ ملائم؛ گداز ؛ گل گدا ؛ پلپلا ؛ گودے دار -

**Pulverize,** *v. t. & i.* : (۱) پیسنا ؛ برادہ کرنا ؛ سفوف کرنا ؛ باریک یا مہین کرنا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا ؛ میدہ بنانا - ( ۲ ) قطرے قطرے کرنا ؛ تقطیر کرنا (سیال کا)- (۳) (مجازاً) منہدم کرنا؛ خاک میں ملا دینا؛ پامال کردینا ؛ پرزے اڑانا (دلائل، بیان، مخالف وغیرہ کے ) ( مثلاً *to p. an opponent* ) - (۴) چورا ہو جانا ؛ ریزہ ریزہ ہو جانا ( مثلاً *some kinds of rock easily p. to sand* )؛ خاک میں ملنا ؛ پامال ہونا وغیرہ ( مثلاً *the stern old faiths have all pulverized* ) -

**pulverizator, pulverizer,** *nn.* : سفوف کش ؛ پیسنے کی کل یا مشین ؛ دلن ہار -

**pulverizable,** *a.* : سفوف پذیر ؛ پسنے کے لائق -

**pulverization,** *n.* : سفوفیت ؛ سفوف پذیری؛ سفوفی حالت-

**Pulverulent,** *a.* : ( ۱ ) سفوفی ؛ سفوف آلود ؛ خاک آلود ؛ گرد آلود - ( ۲ ) بھر بھری ( چٹان وغیرہ ) ..

**Pulvinate,-ated,** *aa.* : ( ۱ ) ( آثار قدیمہ ) گروی محدب ابھار ( خصوصاً کگر کا ) -

**Puma,** *n.* : = Cougar

**Pumice (-stone).** *n. & v. t.* : ( ۱ ) جھانوا - ( ۲ ) جھانوے سے گھسنا ، صاف کرنا ، پالش کرنا -

*p. hoof ( of horse )* : ( گھوڑے کے ) سم جو بیماری کی وجہ سے اسفنج جیسے ہوجاتے ہیں -

**pumiceous** *a.* : جھانوا نما ؛ جھانوے جیسا -

**Pummel,** *v. t.* : پے در پے گھونسے مارنا ؛ لگا تار مکے مارنا -

**Pump,** *n.* : ( ۱ ) پمپ ؛ پچکاری - ( ۲ ) ( مجازاً ) قلب ؛ دل ؛ کیڑوں کی چسنی - (۳) پمپ چلانا - ( ۴ ) جرحی سوالات کر کے کسی سے معلومات حاصل کرنے کی کوشش ؛ بھید معلوم کرنے کی کوشش - ( ۵ ) وہ شخص جو اس میں ماہر ہو یعنی کرید کرید کر معلومات حاصل کرنے یا بھید لینے میں استاد -

*air- p.* : دیکھو Air -

*bicycle-p.* : سائیکل پمپ ؛ بائسکل میں ہوا بھرنے کا پمپ -

*force -p.* : دیکھو Force -

*p. -brake* : جہاز کے پمپ کا دستہ -

*p. -handle* : ( بول چال ) ( کسی شخص سے ) زور سے ہاتھ ہلا ہلا کر معانقہ کرنا -

*p. room* : پمپ خانہ ؛ وہ کمرہ جس میں پمپ چلتا ہے ، خصوصاً معدنی چشمے میں جہاں طبی پانی مریضوں کو دیا جاتا ہے-

*stomach -p.* : دیکھو Stomach -

**Pump,** *v. i. & t.* : (۱) پمپ چلانا - (۲) ( عموماً *up* کے ساتھ ) پمپ سے چڑھانا ، پمپ کے ذریعے ( پانی وغیرہ ) اوپر چڑھانا - ( ۳ ) ( عموماً *p. out* کے ساتھ ) پمپ کے ذریعے پانی خارج کرنا - ( ۴ ) ( *p. dry* ) ( جہاز وغیرہ کے خزانۂ آب کو ) خالی کرنا - ( ۵ ) [ p. ( abuse &c ) upon ] نکالنا ؛ خارج کرنا ( ۶ ) دم پھلا دینا ؛ بے دم کر دینا ( محنت و مشقت کی وجہ سے ) - ( ۷ ) ( عموماً *p. out* ) پے در پے سوالات کر کے یا کرید کرید کر ( حال ) معلوم کرنا یا ( بھید ) لینا - ( ۸ ) ( باد پیما کے پارے کا ) فوری اترنا چڑھنا -

*pumpship.* : ( غیر شایستہ ) پیشاب کرنا -

*p. up* : ٹائروں میں ہوا بھرنا ؛ پہیوں میں ہوا بھرنا -

*p. upon* : بھر مار کرنا ؛ بوچھاڑ کرنا -

**pumper,** *n.* : ( ۱ ) پمپ چلانے والا وغیرہ - ( ۲ ) ٹھیلا ؛ ریل کا ٹھیلا -

**Pump,** *n.* : پمپ جوتا -

**Pumpernickel,** *n.* : ( جرمنی ) rye کے موٹے آٹے کی روٹی -

**Pumpkin,** *n.* : گھیا ؛ کدو ؛ پیٹھا ؛ لوکی -

**Pun,** *n. & v. i.* : ( ۱ ) ذو معنی لفظ کا مزاحیہ استعمال ؛ ایسے لفظوں کا مزاحیہ استعمال جو تلفظ میں مشابہ ہوں لیکن معنوں میں مختلف ؛ ایہام ؛ تجنیس ؛ ضلع جگت ( مثلاً *he kept his spirits up by pouring spirits down* ) - ( ۲ ) ذو معنی لفظ استعمال کرنا ؛ ذو معنی لفظ سے لطیفہ پیدا کرنا ؛ ضلع جگت بولنا -

**punningly,** *adv.* : از راہ تجنیس ؛ از راہ ایہام -

**Pun,** *v. t.* : کوٹ کوٹ کر مضبوط کرنا (مٹی وغیرہ کو تھاپی وغیرہ سے)-

*Puna, n.* : پیروی انڈیس ( Peruvian Andes ) کی سرد اور بے رونق سطح مرتفع ؛ دقت تنفس ( لطیف ہوا میں ) -

**Punch,** *n.* : ( ۱ ) چھیدنی ؛ سوراخ کرنے کا آلہ ؛ چھیدنے کی مشین ؛ مثقب - ( ۲ ) میخ کش ؛ پیچ کش ؛ پیچ نشان - ( ۳ ) ٹھپا کرنے کا آلہ -

*bell-p.* : گھنٹی دار چھیدنی ( ٹریم بان کا ٹکٹ چھیدنے کا آلہ) -

*driving-p.* : میخ کش ؛ کیل وغیرہ ٹھونکنے کا آلہ -

*starting-p.* : چٹخنی کش ؛ سوراخ میں سے کیل وغیرہ نکالنے کا آلہ -

**Punch,** *v. t. & n.* : (۱) گھونسا مارنا ( مثلاً *p. his head* ) کا مارنا؛ ( ۲ ) ( خصوصاً امریکہ میں ) آر مارنا ؛ آر مار کر چو پایوں کو ہنکانا - (۳) چھیدنا ؛ برمانا ؛ سوراخ کرنا - (۴) ( *p. in* ) ( میخ ) ٹھونکنا ؛ ( *p. out* ) ( میخ ) نکالنا - ( ۵ ) مکا ؛ گھونسا ( مثلاً *a p. on the head* )- (۶) ( عامیانہ ) زور ؛ قوت ؛ معیار حرکت-

*punching - ball* : مکا بازانہ گیند ؛ مشت بازانہ گیند ؛ مشت بازی کی گیند ؛ مشت بازی کی مشق و مزاولت کے لئے ہوا دار گیند -

**puncher,** *n.* : سوراخ کرنے کا آلہ ؛ مثقب ؛ چھینی ؛ برما -

**Punch,** *n.* : ( ۱ ) پنچ ؛ ایک قسم کا آشام ، جس میں عموماً شراب

لے ساتھ گرم پانی یا دودھ ؛ شکر ؛ لیموں گرم مسالے وغیرہ ملے ہوتے ہیں (مثلاً *brandy, rum, milk, p.*) - (۲) پنچ کا جام یا پیالہ - (۳) بزم سے جس میں پنچ پی جاے -

*p.-bowl* : (۱) پنچ کا جام یا پیالہ ؛ جام وغیرہ جس میں پنچ تیار کی جاے - (۲) پہاڑی کا گہرا گول غار -

**Punch,** *n.* : (۱) (نیز *Suffolk p.*) موٹا تازہ لدو ٹٹو - (۲) (مقامی) چھوٹے قد کا فربہ آدمی ؛ ٹھنگنا موٹا آدمی - (*P.-*) (پتلیوں کے تماشے *P. & Judy* میں) کبڑا مسخرا سا آدمی -

*P. & Judy* : (۱) پتلیوں کا ایک کھیل - (۲) پنچ و جوڈی ' یہ لندن کے ایک اخبار کا نام ھے -

*as pleased as P.* : بہت خوش -

*as proud as P.* : نہایت مغرور -

**Puncheon,** *n.* : (۱) از واژ ؛ تھم ' کڑیلے کی کان میں چھت سہارنے کے لئے - (۲) (شاذ) چھیدنی ؛ مثقب -

**Puncheon,** *n.* : (تاریخ) بڑا پیپا (شراب وغیرہ کا) ؛ ایسا پیپا جس میں ۷۲ سے لے کر ۱۲۰ گیلن تک شراب وغیرہ آجاے -

**Punchinello,** *n.* : (۱) (اطالیہ) پتلیوں کے تماشے میں خاص شخص - (۲) ٹھنگنا موٹا آدمی -

**Punctate,** *a.* : (تاریخ طبعی ' مرضیات) چتی دار ؛ چتیوں بھرا -

**punctuation,** *n.* : چتی داری ؛ چتیوں بھرا ہونا -

**Punctilio,** *n.* (pl. -os), : باریکی ؛ (رسوم و تکلفات میں) تکلف ؛ خارجی تکلف ؛ رسمی تکلف ؛ ظاہری تکلف ؛ جزئی تکلف -

**Punctilious,** *a.* : تکلف مزاج ؛ رسم پرست ؛ تکلفات رسمی کا پابند ؛ تکلفات ظاہری کا لحاظ رکھنے والا -

**punctiliously,** *adv.* : رسماً ؛ رسم پرستانہ ؛ نہایت احتیاط سے ؛ باریکی سے -

**punctiliousness,** *n.* : ظاہر پرستی ؛ باریک بینی ؛ تکلف مزاجی -

**Punctual,** *a.* : (۱) پابند وقت ؛ وقت کی پابندی کرنے والا ؛ بر وقت ؛ (قدیم) پابند رسوم ؛ رسوم پرست - (۲) (ہندسہ) متعلق نقطہ ؛ نقطے کا -

**punctuality,** *n.* : پابندیٔ وقت ؛ وقت کی پابندی -

**punctually,** *adv.* : وقت کی پابندی سے وغیرہ -

**Punctuate,** *v. t.* : اوقات لگانا ؛ (مجازاً) دوران تقریر میں کلمات تعجبیہ سے مخل ہونا ؛ (غیر صحیح استعمال) زور دینا ؛ تاکید دینا (مثلاً *he flung it on the ground to p. his refusal*) -

**punctuative,** *a.* : اوقافی ؛ رموز اوقات کے متعلق -

**punctuator,** *n.* : اوقات لگانے والا ؛ اوقات و اعراب لگانے والا -

**Punctuation,** *n.* : اوقات و اعراب ؛ علامت اوقات ؛ اعراب یا اوقات لگانا ؛ اعراب نگاری ؛ اوقات نگاری -

**Punctum,** *n.* (pl. -*ta*) : چتی ؛ نقطہ ؛ بندی ؛ داغ ؛ دھبا ؛ رنگ کا دھبا ؛ نقطۂ نشیب ؛ نقطۂ فراز -

**punctule,** *n.* : چھوٹا سا نقطہ یا بندی -

**punctulate,** *a.* : چتی دار ؛ نقطہ دار وغیرہ -

**punctulation,** *n.* : چتی داری ؛ نقطہ داری ؛ چتیالا پن -

**Puncture,** *n. & v. t. & i.* : (۱) پنکچر ؛ چھید ؛ سوراخ - (۲) چبھونا ؛ سوراخ کرنا ؛ چھیدنا ؛ پنکچر کرنا - (۳) چھید ہونا ؛ پنکچر ہونا (سائکل وغیرہ میں) ؛ پنکچر سے سابقہ پڑنا (سوار کا) (مثلاً *during the last few days I have only punctured twice on the road*) -

**Pundit,** *n.* : پنڈت ؛ ہندو عالم ؛ (مزاحاً) فاضل مدرس -

**Pungent,** *a.* : (۱) (تاریخ طبعی) تیز ؛ نوک دار - (۲) (ہجو تنبیہ وغیرہ) چبھتی ہوئی ؛ دل خراش - (۳) لگتی ہوئی ؛ چبھتا ہوا (دماغی طور پر) ؛ شوق انگیز - (۴) چرچرا ؛ چرپرا ؛ تیکھا ؛ چھل دار (مثلاً *p. sauce*) -

**pungency,** *n.* : (۱) حدت ؛ تیزی ؛ تندی ؛ چرچرا پن ؛ جھل - (۲) دل آزاری ؛ جگر خراشی -

**pungently,** *adv.* : تیزی سے ؛ تندی سے ؛ دل آزاری سے -

**Punic,** *a. & n.* : (۱) کارتھیجی ؛ کارتھیج یا اہل کارتھیج کے متعلق - (۲) کارتھیجی زبان (ایک سامی زبان ' فنیشیا زبان کی شاخ جو عبرانی سے ملتی جلتی ھے) -

*P. War* : کارتھیجی جنگ (وہ لڑائی جو رومیوں اور کارتھیجیوں کے درمیان ہوئی تھی) -

*P. Faith* : دیکھو Faith -

**Punish,** *v. t.* : (۱) سزا دینا ؛ ضرر پہنچانا - (۲) عقوبت پہنچانا ؛ تعزیر کرنا - (۳) سیاست کرنا ؛ گوش مالی کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ تنبیہ کرنا - (۴) جرمانہ کرنا ؛ تاوان عائد کرنا - (۵) (بول چال) (مکا بازی میں حریف پر) ضرب شدید لگانا - (۶) (دوڑ اور مقابلے میں) حریف کو تھکا ڈالنا - (۷) (کرکٹ میں کم زور گیند انگلی یا گیند انگن کی کم زوری سے یا ٹینس کی کم زور ضرب سے) پورا فائدہ اٹھانا - (۸) کھانے پر دھاوا کرنا ؛ خوب کھانا -

**punishing,** *a.* : سزا دینے والا ؛ تنبیہ کرنے والا وغیرہ -

**punishability,** *n.* : واجب التعزیر ہونا ؛ قابل سزا ہونا وغیرہ -

**punisher,** *n.* : سرزنش کرنے والا ؛ سزا دینے والا ؛ عذاب دینے والا ؛ تعزیر کن -

**punishment,** *n.* : (۱) تعزیر - (۲) سرزنش ؛ گوشمالی ؛ تنبیہ - (۳) سزا ؛ عقوبت ؛ عذاب -

**punishable,** *a.* : (شخص یا فعل) ؛ قابل سزا ؛ واجب التعزیر ؛ لائق عذاب ؛ مستحق سزا یا عقوبت ؛ مستلزم تعزیر -

**punishably,** *adv* : تعزیراً ؛ سزاءً ؛ از راہ عقوبت -

**Punitive,** *a.* : تعزیری ؛ عذابی ؛ عقوبتی ؛ قصاصی (مثلاً *p. justice* تعزیری انصاف ؛ *p. expedition* تعزیری مہم) -

**punitory,** *a* : تعزیری ؛ قصاصی -

**Punk,** *n.* : (قدیم) رنڈی ؛ بیسوا ؛ قحبہ ؛ فاحشہ -

**Punk,** *n.* : (۱) (خصوصاً امریکہ میں) گلی سڑی لکڑی ؛ فرسودہ چوبینہ - (۲) لکڑی پر کی کائی (جو جلانے کے کام آتی ھے) -

**Punka(h),** *n.* : پنکھا -

**Punner,** *n.* : سبل -

**Punnet,** *n.* : جھابا ؛ ٹوکری ؛ ڈلیا (پھل پھول کے لئے) -

**Punster,** *n.* : ایہام گو ؛ ذو معنی گو ؛ ضلع باز ؛ جگت باز -

**Punt,** *n. & v. t.* : (۱) چوڑے پیندے کی اتھلی ناؤ جو ایک لمبی بلی کو پانی کی تہ میں ٹکا کر چلائی جاتی ھے - (۲) اس طرح کشتی چلانا ' ناؤ کھینا - (۳) ایسی ناؤ میں بٹھا کر لے جانا -

**punter, puntist,** *nn.* : کشتی راں ؛ کھویا -

**Punt,** *v. t. & n.* : (۱) (فٹ بال) زمین پر گرنے سے پیشتر گیند کو ٹھوکر لگانا - (۲) ایسی ٹھوکر -

*p.-about* : مشق و مزاولت کے خیال سے فٹ بال کو ٹھوکریں لگانا -

**Punt,** *v. i. & n.* : (۱) شرط لگانا (تاش وغیرہ کے کھیل میں) -

(۲) ( بول چال ) گھوڑے پر شرط بدنا یا شرط لگانا - (۳) شرط لگانے والا ( تاش کے کھیل میں ) -

**punter**, *n.* : شرط لگانے والا -

**Punty**, **po-**, *n.* : (۱) ( شیشہ گری میں ) لوھے کی سلاخ ؛ شیشے کے پینڈے کو تھامے رکھنے کے لئے ) - (۲) شیشہ گر -

**Puny**, *a.* : (۱) منحنی - (۲) لاغر ؛ ضعیف ؛ نا توان ؛ کم زور ؛ نحیف الجثہ - (۳) کم رتبہ ؛ حقیر ؛ ذلیل -

**puniness**, *n.* : لاغری ؛ کم زوری ؛ نا توانی ؛ ادنیٰ پن -

**Pup**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) پلا ؛ کتے کا پلا - (۲) بچے دینا ؛ بیانا -

*in p.* : (کتیا) گیا بھن ؛ حاملہ -

*conceited p.* : خود پسند یا خود بیں نوجوان یا لڑکا -

*to sell p. to* ( person ) : دھوکے سے بیچنا ( خصوصاً آئندہ کے نفع کی امید پر ) -

**Pupa**, *n.* ( pl.-*ae* ) : کیڑے کی پیدائش کی تیسری حالت ؛ پہلی روپ اور اتم روپ کی درمیانی حالت : منجھہ روپ -

**pupal**, *a.* : منجھہ روپی -

**Pupate**, *v. i.* : منجھہ روپ ہونا ؛ منجھہ روپی ہونا -

**pupation**, *n.* : منجھہ روپاپن -

**Pupil**, *n.*: (۱) تلمیذ ؛ شاگرد ؛ طالب علم ؛ چیلا - (۲) ( قانون ) نا بالغ ؛ کم‌سن (جو کسی اور کی سرپرستی میں تعلیم پاتا ہو ) - (۳) پتلی ؛ آنکھ کی پتلی ؛ مردم چشم -

*p.-teacher* : شاگرد معلم ؛ شاگرد مدرس ( وہ طالب علم جو خود بھی پڑھے اور اوروں کو بھی پڑھائے ) -

**pupil(l)ar**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**pupil(l)ary**, *a.* : (۱) بوبوءالعینی -(۲) زیر تلمذ ؛ نابالغ کا یا اس کے متعلق -

**Pupil(l)age**, *n.* : نابالغی ؛ کم سنی ؛ صغر سنی ؛ ( مجازاً ) کسی ملک یا کسی زبان کے عدم بلوغ کی حالت : طالب علمی ؛ شاگردی ؛ تلمیذی ؛ تلمذ -

**pupil(l)arity**, *n.* : نا بالغی ؛ زمانۂ قبل بلوغ -

**pupilship**, *n.* : شاگردی ؛ تلمذ -

**Pupil(l)ize**, *v. t.* & *i.* : تعلیم دینا ؛ شاگرد بنانا ؛ امتحان کے لیے خانگی طور پر کسی شاگرد کو تیار کرنا -

**Pupiparous**, *a.*: - ( حشریات ) منجھہ روپ آفریں ؛ بھروپ آفریں -

**Puppet**, *n.*: - کٹھ‌پتلی ؛ گڈا ؛ وہ شخص جو دوسروں کے اشاروں پر چلتا ہو -

*p.-play* : پتلیوں کا ناٹک -

*p.-show* : پتلیوں کا تماشا -

*p.-clack*, *p.-valve* : وہ کھلمندن جو چول یا قبضے پر نہیں ہوتا بلکہ اس کے کھولنے کے لیے اسے پورا اٹھانا پڑتا ہے ؛ ٹھس کھلمندن -

**puppetry**, *n.* : کٹھ پتلیوں کا سا تماشا ؛ تماشا ؛ بازی گری ؛ نمائش ؛ ریا ؛ تصنع ؛ بناوٹ -

**Puppy**, *n.* : (۱) پلا ؛ کتے کا پلا - (۲) کودن ؛ خود پسند ؛ بے مغز ( انسان ) - (۳) چھیلا ؛ رنگیلا ؛ چونچلا -

*p.-dog* : ( بچوں کا لفظ ) پلا -

**puppyism**, *n.*: - خودپسندی ؛ کودن پن ؛ چھیلاپن ؛ رنگیلاپن -

**puppydom**, **puppyhood**, *nn.*: سگ بچگی ؛ پلاپن -

**puppyish**, *a.* . پلاسا ؛ سگ بچہ صفت -

**Pur-** : ( سابقہ بمعنی ) آگے ؛ واسطے ؛ بوجہ ؛ بجائے وغیرہ -

*Purana*, *n.* : ( سنسکرت ) پران -

**puranic**, *a.* : پرانی ؛ متعلق پران ؛ پرانوں کے متعلق -

**Purbeck**, *a.* : جزیرہ نمائے پوربک واقع ڈارسیٹ کا -

*P. stone* : پوربکی پتھر ؛ یہ ایک قسم کا سخت کلسی پتھر ھے جو جزیرہ نمائے پوربک سے آتا ھے -

*P. marble* : پوربکی سنگ مرمر ؛ ایک قسم کا عمدہ اور نفیس سنگ مرمر -

**Purblind**, *a.* & *v. t.* : (۱) چندھا ؛ نیم کور ؛ ضعیف البصر ؛ نزدیک بیں - (۲) ( مجازاً ) بطی ؛ بے حس ؛ کودن ؛ بے وقوف ؛ کند ذھن ؛ تنگ خیال ؛ تنگ نظر - (۳) چندھیانا ؛ نیم کور کرنا ؛ نیم چشم کرنا ؛ قریب نظر کرنا ؛ تنگ نظر کرنا ؛ کوتاہ بیں کرنا -

**purblindness**, *n.* : چندھاپن ؛ نیم کوری ؛ تنگ نظری ؛ کوتاہ بینی ؛ بے حسی ؛ کودن پن -

**Purchase**, *n.* : (۱) خرید ؛ خریداری - (۲) ( تاریخ ) فوج میں کمیشن ( عہدے ) کی خرید - (۳) سودا ( مول لی ہوئی چیز ) - (۴) زمین کی سالانہ آمدنی ؛ زمین کی سالانہ پیداوار ( مثلاً *sold at twenty years' p.* ) - (۵) ( قانون ) زرخرید ؛ جائداد زر خرید - (۶) میکانکی فائدہ یا سہولت ؛ بیرم ( مثلاً (*these streets are dangerous for riding, the horses having no p. for their hoofs*) ؛ ( اکثر مجازاً ) اثر ؛ قوت ؛ رسوخ (مثلاً *the will has a strong p. for understanding*) (۷) آلہ یا ترکیب ( جس سے قوت میں اضافہ ہو ) ؛ خصوصاً ( بحری ) رسا ؛ چرخی وغیرہ -

*life is not worth an hour's p.* : ( مجازاً ) زندگی ایک گھنٹے کے لیے بھی قابل و ذوق نہیں ھے -

*p.-money* : زر ثمن ؛ زر خرید ؛ قیمت خرید -

*single, double, treble,-p. pulley* : یک بیرمی ؛ دو بیرمی ؛ سہ بیرمی چرخی -

**Purchase**, *v. t.* : (۱) خریدنا ؛ مول لینا - (۲) حاصل کرنا ؛ پانا ( آزادی ؛ فتح ؛ اپنے ایثار یا قربانی سے ) - (۳) ( بحری ) کھینچنا ؛ گھسیٹنا ( لنگر ؛ چرخی یا بیرم کے ذریعے ) -

**purchasable**, *a.* : قابل خرید ؛ جو خریدا جا سکے -

**purchaser**, *n.* : خریدار ؛ مشتری ؛ گاہک ؛ خریدنے والا -

*Purdah*, *n.* : (۱) پردہ ؛ چلمن - (۲) پردوں کا دھاری دار سامان - (۳) ( مجازاً ) پردہ نشینی -

**Pure**, *a.* : (۱) خالص ؛ غیر مخلوط ؛ بے آمیزش ؛ پاک صاف ( مثلاً *p. white, air, water* ) - (۲) ( موسیقی ) سر تال کے ساتھ ؛ موزوں - (۳) غیر مخلوط ( نسل کا ) ؛ خالص ( مثلاً *p. blooded* ) - (۴) نرا ؛ پورا ؛ بالکل ؛ سرا سر ( مثلاً *p. prejudice, p. nonsense* ) - (۵) مخلص ؛ بے خطا ؛ سچا - (۶) معصوم ؛ پاک دامن ؛ با عصمت ؛ صاحب عفت - (۷) ( صرف نحو ) حرف علت ؛ ما قبل حرف علت ( مادہ حرف علت پر ختم ہونے والا ؛ (حرف صحیح) بلا دیگر حرف صحیح -

*p. mathematics* : خالص ریاضی ؛ اصولی ریاضی ( بخلاف عملی ریاضی ) -

*his taste was severe & p.* : اس کا مذاق دشوار پسند اور خالص تھا -

**purely**, *adv.* : مطلقاً ؛ خالص طور پر ؛ بالکل ؛ تمام تر ؛ سرا سر ؛ سر تا سر -

**pureness**, *n.* : خلوص ؛ صفائی ؛ پاکی ؛ اخلاص ؛ پاک دامنی ؛ عصمت ؛ طہارت ؛ پاکیزگی -

*Pureé*, *n.* : (فرانسیسی) سبزی یا گوشت وغیرہ کا شوربا -

**Purfle**, *n. & v. t.* : (۱) (قدیم) حاشیہ ؛ سنجاف ؛ گوٹ ؛ مغزی ؛ کناری ؛ بیل ؛ فیتہ - (۲) سنجاف ، فیتہ یا حاشیہ لگانا ؛ لباس کا حاشیہ بیل بوٹے سے آراستہ کرنا ؛ (مکان کو کنگروں وغیرہ سے) آراستہ کرنا ؛ خوب صورت بنانا -

**purfling**, *n.* : (۱) آراستگی ؛ حاشیہ لگانا ؛ کشیدہ کاری وغیرہ - (۲) (خصوصاً) سارنگی ، ستار وغیرہ کی پشت اور شکم کی پچی کاری -

**Purgation**, *n.* : (۱) (جسمانی) تنقیہ ؛ تنقیح ؛ جلاب - (۲) تطہیر ؛ صفائی ؛ تزکیۂ (روحانی) - (۳) (خصوصاً کلیسائے رومی میں) اعراف میں روحوں کا تزکیۂ باطن - (۴) (تاریخ) حلف یا ابتلا کے ذریعے اپنے کو شبہ یا الزام سے بری کرنا -

**Purgative**, *a. & n.* : مسہل ؛ جلاب ؛ ملین (دوا) -

**Purgatory**, *n. & a.* : (۱) (کلیسائے رومی) وہ مقام جہاں روحیں گناہ صغیرہ سے پاک کی جاتی ہیں - (۲) عارضی تکلیفوں کا مقام ؛ مقام کفارہ - (۳) پاک کرنے والا ؛ مطہر -

**purgatorial**, *a.* : اعرافی ؛ مطہری -

**Purge**, *v. t. & n.* : (۱) پاک کرنا ؛ صاف کرنا - (۲) (جسمانی طور پر) صاف کرنا - (۳) (روحانی طور پر) پاک کرنا ؛ تزکیۂ نفس کرنا - (۴) جلاب دینا ؛ مسہل دینا ؛ منضج دینا - (۵) کسی شخص کو یا اپنے کو (الزام سے) پاک کرنا ؛ شک و شبہات سے بری کرنا - (۶) (قانون) بری کرنا ؛ رہا کرنا - (۷) تنقیہ ؛ تنقیح - (۸) دوائے مسہل یا دوائے ملین ؛ منضج - (۹) اخراج -

*Pride's P.* : (تاریخ) طولانی پارلیمنٹ سے پریس بی فیری اور شاہ پرست ارکان کا اخراج بذریعۂ کرنل پرائڈ -

**Purification**, *n.* : (۱) تنقیہ ؛ تزکیہ ؛ تصفیہ ؛ تنقیح - (۲) صفائی ؛ پاکی ؛ پاکیزگی ؛ تطہیر ؛ طہارت ؛ خصوصاً زچہ کی طہارت (شریعت موسوی کے مطابق) - (۳) برات ؛ گناہ سے برات -

*the P. (of the Virgin Mary)* : تطہیر مریم عذرا (واقع ۲ فروری) (بحوالۂ انجیل لوقا باب ۲ آیت ۲۲) -

**purificatory**, *a.* : تطہیری ؛ طہارتی ؛ تنقیحی -

**Purificator**, *n.* : (کلیسا) وہ صافی یا کپڑا جس سے رسم گزار کے ناخن اور ہونٹ اور عشائے ربانی کے برتن وغیرہ صاف کیے جاتے ہیں -

**Purify**, *v. t.* : (۱) پاک کرنا ؛ صاف کرنا ؛ طاہر کرنا - (۲) دھونا ؛ غسل کرنا ؛ غسل دینا ؛ میل دور کرنا ؛ میل اتارنا - (۳) شرعی طور پر تطہیر کرنا -

**purifier**, *n.* : (۱) آلۂ تطہیر ؛ صاف کرنے کا آلہ - (۲) پاک کرنے والا ؛ میل دور کرنے والا ؛ مطہر -

**Purim**, *n.* : یہودیوں کا تہوار جو ہامانی سازش کی شکست کی یادگار میں منایا جاتا ہے -

**Purist**, *n.* : پابندیٔ درستی و صفائی (خصوصاً زبان کے معاملے میں) ؛ جو شخص زبان کی صفائی کا سختی سے پابند ہے یا اُس میں مبالغہ کرتا ہے ؛ خالص زبان استعمال کرنے والا -

**purism**, *n.* : زبان کی صفائی کی سختی سے پابندی ؛ زبان کی صفائی میں غلو -

**puristic, puristical**, *aa.* : صفائی پرستانہ -

**Puritan**, *n. & a.* : (۱) (تاریخ) پیوریٹن ؛ انگلستانی پروٹسٹنٹ فرقے کا رکن جو اصلاح کلیسا کو کافی نہ جانتا تھا بلکہ غیر صحیفی اور تحریف شدہ رسوم کی تنسیخ کا طالب تھا - (۲) کسی غیر مذہبی صداقت پرست فرقے کا رکن - (۳) اخلاق و مذہب میں سخت محتاط - (۴) اخلاق اور مذہب میں ذرا ذرا سی بات کا خیال رکھنے والا ؛ سخت محتاط -

**puritanic, puritanical**, *aa.* : متعلق بہ فرقۂ پیوری ٹن ؛ پیوری ٹن صفت ؛ محتاطانہ -

**puritanically**, *adv.* : پیوری ٹن لوگوں کے طریقے پر ؛ سخت احتیاط سے -

**puritanism**, *n.* : نظام پیوری ٹن ؛ مذہب پیوری ٹن ؛ انتہا درجے کی احتیاط (مذہبی و اخلاقی معاملات میں) -

**puritanize**, *v. i. & t.* : (۱) پیوری ٹن کی طرح عمل کرنا - (۲) پیوری ٹن بنانا -

**Purity**, *n.* : (۱) (جسمانی) صفائی ؛ پاکیزگی ؛ پاکی - (۲) خالص ہونا ؛ پاکی ؛ پاکیزگی ؛ نزہت ؛ لطافت ؛ نفاست - (۳) عفت ؛ عصمت ؛ پاک دامنی ؛ پاک دامانی ؛ بے گناہی -

**Purl**, *n. & v. t. & i.* : (۱) چاندی ، سونے کا تار ؛ کلابتون - (۲) دری یا کلابتون کے کنارے یا سنجاف کا ہر ایک حلقہ ؛ جھالر - (۳) فیتہ لگانا ؛ حاشیہ لگانا ؛ سنجاف ، گوریا چین لگانا ؛ بیل وغیرہ کا لگنا -

**Purl**, *v. i. & n.* : (۱) (ندی نالوں کا) چھل چھلانا ؛ چھل چھل کرکے بہنا ؛ پانی کا چکر کھانا ؛ بھنور پڑنا - (۲) پانی کی چھل چھل -

**Purl**, *n.* : (تاریخ) بیر شراب اور جن کا مرکب -

**Purl**, *v. t & i. & n.* : (۱) (بول چال) اُلٹ پلٹ کرنا یا ہونا ؛ درہم برہم کرنا یا ہونا ؛ نیچے اوپر کرنا یا ہونا - (۲) (اسم) زور سے گرنا ؛ اڑا اڑا دھم -

**Purler**, *n.* : (بول چال) ضرب ، دھکا ، جس سے آدمی سر کے بل جا پڑے -

**Purlieu**, *n.* : (۱) شاہی جنگل کا حاشیہ ؛ وہ زمین جو شاہی جنگل کے کنارے پر واقع ہو ؛ وہ زمین جو کبھی شاہی جنگل کا جزو ہو ، مگر اب بھی "قانون جنگلات" کے تابع ہو - (۲) حدود - (۳) (جمع) اطراف و جوانب ؛ نواح ؛ سواد ؛ سرحد (لفظاً و مجازاً) - (۴) گندی گلی ؛ گندا اور غلیظ محلہ -

**Purlin**, *n.* : شہتیر جو چھت کی لمبائی میں خاص کڑیوں پر ٹکا ہوا ہو اور جس پر دوسری کڑیوں اور تختوں کا سہارا ہو -

**Purloin**, *v. t.* : سرقہ کرنا ؛ چرانا ؛ چوری کرنا -

**purloiner**, *n.* : چور ؛ دزد ؛ سارق -

**Purple**, *n. a. & v. t. & i.* : (۱) ارغوانی رنگ ؛ اُودا ؛ بینجنی ، سوسنی رنگ - (۲) ارغوانی ؛ اُودا ؛ بینجنی ؛ سوسنی - (۳) ارغوانی لباس (بادشاہ یا قونصل کا یا کارڈینل کا) - (۴) (جمع) گیہوں روگ - (۵) ارغوانی کرنا ؛ ارغوانی ہونا -

*p.-red* : ارغوانی لال ؛ ارغوانی سرخ -

*he was raised to the p.* : اُس کو کارڈینل کے منصب پر فائز کیا گیا -

*he was born in the p.* : وہ شاہی گھرانے میں پیدا ہوا -

اھلیت ؛ ( مقررہ یا مطلوبہ ) لیاقت ؛ اِستعداد ( جیسے
*the q. for citizenship may be a certain income* :
شہری حقوق ملنے کے لئے ایک مقررہ آمدنی کی شرط عائد کرسکتے ھیں)-
(۳) سند یا صداقت نامہ ( جس میں مذکورہ بالا اھلیت کی تصدیق ھو - (۴) اِنتساب ؛ اِتصاف ؛ کوئی خاص وصف تجویز کرنا یا بتانا جیسے :-
*the q. of his policy as opportunist is unfair* ! اس کے
طرزِ عمل کو خود غرضانہ موقع شناسی بتانا ناانصافی ھے -

**qualificatory**, *a.* : جس کا رجحان کسی کام کو محدود یا مشروط کرنے کی طرف ھو؛تحدیدی ؛ مشروط کن ؛ شرط آمیز -

**Qualify**, *v. t. & i.* : (۱) ( کسی چیز یا شخص سے ) کوئی صفت منسوب کرنا ؛ کسی صفت سے متصف کرنا ؛ کسی شے میں کوئی وصف متعین کرنا ' قرار دینا یا بیان کرنا - (۲) ضروری استعداد یا اھلیت یا صفات پیدا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ قابل بنانا یا بننا ؛ سزاوار بنانا - (۳) قانوناً مستحق بنانا ( کسی کام کے کرنے یا کسی عہدے پر مقرر ھونے کا ) - (۴) کسی شرط کو پورا کرنا ( جیسے امتحان پاس کرنا ' حلف لینا وغیرہ ) - (۵) اپنے کو کسی عہدے پر تقرر کے قابل بنانا ؛ قابل انتخاب بنانا - (۶) بیان یا رائے میں ترمیم کرنا ؛ اصلاح کرنا یا اس کی قطعیت کو کم زور کر دینا یا اس کی ھمہ گیری کو کم کر دینا ؛ کسی شرط ' قید ' استثنا سے محدود کر دینا ؛ قید لگا دینا ؛ معتدل کر دینا ؛ نرم کر دینا ؛ اس کی مکمل صورت میں ترمیم کر دینا یا اس کو کم خوشگوار یا غیر خوشگوار بنا دینا - (۷) ( شراب وغیرہ کے ) مزے یا قوت کو ( پانی ملا کر ) کم کر دینا نیز ( مزاحاً ) پانی میں شراب ملا کر اس کو تیز بنا دینا -
*adjectives q. nouns* : صفات ' اسما کا تعین کر دیتے ھیں -
*q. documents as heretical*: - کسی تحریر کو ملحدانہ قرار دینا
*q. person as a scoundrel* : - کسی شخص کو بدمعاش قرار دینا
*qualifying examination* : وہ امتحان جس کا پاس کرنا کسی کام یا عہدے کے حصول کے لئے ضروری شرط ھو ؛ مطلوبہ یا مشروطہ امتحان -

**Qualitative**, *a.* : مبنی یا متعلق بہ کیفیت یا خاصیت یا خصلت ؛ ماھیتی ؛ کیفی ؛ نوعی یا نوعیتی ؛ مختص بالکیفیت -
*q. analysis* : تجزیہ یا تحلیل ماھیت -

**Quality**, *n.* : (۱) خوبی یا اچھائی کا درجہ ؛ ماھیت ؛ نسبتی نوعیت ؛ کیفیت ؛ قسم یا سیرت ؛ عام خوبی ' کمیت کے مقابلے میں استعمال کرتے ھیں جیسے :-
*of good, high, poor quality* : اچھی ' اعلیٰ ' ادنیٰ قسم یا نوعیت کا وغیرہ -
*q. matters more than quantity* : کمیت سے کیفیت اھم تر ھے؛ کسی چیز کا عمدہ ھونا ' اس کے مقدار میں زیادہ ھونے سے مقابلتاً زیادہ اھمیت رکھتا ھے -
(۲)قابلیت؛ کمال؛گن؛ خاص وصف یا ذاتی خوبی؛ خصوصیت (جیسے *has q.* خصوصیت یا ذاتی خوبی رکھتا ھے ) ؛ دماغی یا اخلاقی وصف جیسے :-
*give a taste of one's quality* : اپنی قابلیت کا کمال دکھانا ؛ یہ دکھانا کہ ھم کیا کر سکتے ھیں -
*has many good qq.* : ( وہ ) بہت خوبیاں رکھتا ھے -
*the qq. of a ruler* : وہ خصائص جو کسی حکمران میں ھونے چاھئیں ( جو کسی حکمران کے لئے ضروری ھیں ) -
*the q. of courage* : با ھمت ھونا ؛ با ھمت ھونے کی قابلیت یا خصوصیت -
*the q. of inspiring confidence* : (۱) ( دوسروں کے دلوں میں اپنے یا اپنے کام کے متعلق ) اعتماد پیدا کرنے کی قابلیت - (۳) ( بازاری اصطلاح ' متروک ) بڑا درجہ ؛ مرتبہ ؛ منزلت ( مثلاً *people of, the, q.* اعلیٰ طبقے کے لوگ ' بڑے لوگ ) - (۴) ( منطق ) قضیے کی تقسیم ( مثلاً قضیہ موجبہ یا قضیہ سالبہ ) - (۵) ( طبیعات ) ( آواز یا صوت کی ) ممیز یا مخصوص نوعیت ( اس کی بلندی اور آھنگ کے علاوہ )؛ فرق صوتی -

**Qualm**, *n.* : (۱) عارضی گھبراھٹ یا ضعف کا احساس ؛ پستی -
(۲) ( طبیعت کی ) مالش ؛ متلی ؛ بے کیفی ؛ غشیان - (۳) ( ضمیر کا ) شک و شبہ ؛ خطرہ ؛ وسوسہ - (۴) کسی معاملے میں خود اپنی راست بازی ' صداقت ' ایمان یا دیانت پرشبہہ ؛ اندیشہ ؛ دغدغہ

**qualmish**, *a.* : شکی ؛ وسواسی ضعیف القلب ؛ گھبرا یا ھوا ؛ مضطرب -

**Quandary**, *n.* : گو مگو ؛ چکنم ؛ حیرانی ؛ ضیق (کی حالت) -
*am in a q.* : حیران ھوں ؛ مشکل میں پھنس گیا ھوں ؛ پس و پیش میں ھوں -

*Quand meme*, *adv.* : (فرانسیسی) بہر حال ؛ اس حالت میں بھی ؛ بایں ھمہ -

**Quant**, *n. & v. t. & i.* : (۱) لگی ؛ ناؤ چلانے کی ایک قسم کی بلی جس کی نوک پر ایک گول لکڑی کا ٹکڑا لگا ھوتا ھے تا کہ وہ کیچڑ میں نہ دھنس جائے ؛ ٹیکا بلی - (۲) ( فعل ) اس خاص قسم کی بلی کے زور سے کشتی چلانا ؛ لگی لگانا -

**Quantic**, *n.* : (ریاضی) کثیر درجی ؛ تدریج ( دو یا زیادہ غیر معین مقادیر کا یکساں مستقل فعل ) -

**Quantify**, *v. t.* : (منطق) تقدیر یا تعین کرنا ؛ کمیت کا تعین کرنا ؛ ناپنا ؛ بصورت کمیت اظہار کرنا -
**quantifiable**, *a.* : تقدیر پذیر؛ ممکن التعین -
**quantification**, *n.* : تقدیر ؛ تعین کمیت -

**Quantitative**, *a.* : (۱) کمیت کا ؛ کمی ؛ وہ ( اندازہ ) جو بلحاظ مقدار کیا گیا ھو یا جس کا تعلق (کسی چیز کی ) مقدار سے ھو -
(۲) حروف علت کی کمیت پر مبنی ؛ اوزانی ( مثلاً *q. accent*, *scansion* ) -
*q. analysis*: تحلیل یا تجزیہ کمی -

**Quantitive**, *a.* : (شاذ) Quantitative =

**Quantity**, *n.* : (۱) کمیت ؛ کم ؛ کسی شے کی مقدار جس کا اندازہ کسی قسم کے پیمانے سے کیا جاسکے ؛ کسی شے کا عرض و طول ؛ وسعت ؛ وزن وغیرہ جیسے :-
*mathematics is the science of pure q.* : ریاضی خالص مقادیر کا علم ھے -
*stated in terms of q.* : - کمیت کے لحاظ سے بیان کیا گیا
*the q. of a surface is its area* : سطح کی مقدار

اس کا رقبہ ھے -

(۲) مجموعہ ؛ کل مقدار ؛ مجموعی مقدار (جیسے *the q. of the current depends on the size of the plate* رو کی مجموعی مقدار لوح کی تقطیع پر منحصر ھوتی ھے) (۳) (کسی چیز کا مقررہ یا معقول) حصہ ، جزو ؛ متعین مقدار (تعداد یا وزن و کمیت کے لحاظ سے) (جیسے *a small q. of blood* خون کا جزو قلیل؛ *a q. of baskets* ٹوکریوں کی ایک مقدار) - (۴) مقدار کثیر ؛ افراط ؛ کثرت (صیغہ جمع میں .qq) (مثلاً *buys in large qq.* کثیر مقدار میں خریدتا ھے) (۵) (عروض) (اعراب یا حروف ناقص کے) مد و خفض کی مقدار ؛ وزن صوتی -

*q. -mark* : وہ نشان جو حرف علت پر اس کی آواز کی لمبائی یا اختصار کو ظاھر کرنے کے لئے لگایا جاتا ھے - (۶) (منطق) کمیت (بشمول تعبیر و تضمین) - (۷) (ریاضی) مقدار ؛ رقم ؛ علامت (جو کسی مقدار کو ظاھر کرتی ھو) مثلاً :

*incommensurable qq. have no aliquot parts* : ان مقادیر کا جو ھم مقدار نہ ھوں مقسوم علیہ نہیں ھوتا -

***unknown q.*** : مقدار مجہول (نا معلوم) ؛ (استعارتاً) وہ شخص یا شے جس کے آیندہ اعمال وافعال کا اندازہ نہ کیا جاسکے -

***negligible q.*** : نا قابل التفات مقدار ؛ (استعارتاً) وہ شخص یا شے جس کو شمار میں لانا ضروری نہ ھو ؛ بے مقدار (بے کار ، معمولی) آدمی یا شے -

**Quantivalence**, *n.* :- (کیمیا) قوت یا کمیت اقترانی ؛ اقترانیت ؛ امتزاجیت -

**Quantum**, *n.* (pl. -*a* rare) :- (۱) مقررہ مقدار ، حصہ یا جزو - (۲) کافی مقدار -

*q. libet* or *placet* : اشارہ جو طبی نسخوں میں لکھا جاتا ھے بمعنی جس قدر پسند ھو ؛ حسب خواھش ؛ جتنی خواھش ھو (مخفف *q. l.* اور *q. p.*) -

*q. sufficit* : کافی مقدار ؛ (مخفف *quant suff* یا q. s.) جس حد تک کافی ھو ؛ بقدر کفایت یا کافی (بطور ھدایت کے نسخوں میں لکھا جاتا ھے) -

*q. theory* : (طبعیات) نظریۂ مقادیر ؛ قیات -

**Quaquaversal**, *a.* : (علم طبقات الارض) ھر جہتی ؛ ذو اسمات -

**Quarantine**, *n.* & *v.t.* : (۱) قرنطینہ ؛ قید طبی ؛ وہ زمانہ جب مسافروں یا ایسے جہازوں کو جن پر کوئی وبائی بیماری پھیل گئی ھو یا بیماروں کو جبراً سب سے علحدہ رکھا جائے تاکہ وبا نہ پھیلنے پائے - (۲) (فعل) قرنطینہ لگانا ؛ اس قسم کی تنہائی واجب کردینا یا عاید کردینا ؛ قرنطینہ میں رکھنا -

*Quare impedit*, *n.* : (قانون) پروانہ یا حکم نامۂ استفساری کہ جب معافی دار کے حقوق کے خلاف عذرداری کی گئی ھو تو اسے دریافت حال کے واسطے اجرا کیا جاتا ھے -

**Quarenden, -der**, *n.* : ایک قسم کا سرخ سیب جو ڈیون شایر اور سامرسٹ میں پیدا ھوتا ھے -

**Quarrel**, *n.* : (تاریخ) چھوٹا مگر بھاری تیر یا تکا جو کمان میں استعمال کیا جاتا تھا ؛ گز ؛ غلہ -

**Quarrel**, *n.* : (۱) جھگڑا ؛ لڑائی ؛ نا اتفاقی ؛ آن بن - (۲) کسی شخص کے خلاف (یا اس کے کسی کام کے خلاف) شکایت ؛ پرخاش - (۳) (دو اشخاص کے درمیان زبانی) تو تو میں میں ؛ تکرار ؛ قضیہ ؛ حجت -

*espouse* one's *q.* : جھگڑے یا فساد میں کسی شخص کی طرف داری کرنا -

*fight* one's *qq. for him* : کسی شخص کی طرف سے جھگڑوں میں شرکت کرنا ، لڑنا ، جھگڑنا یا کسی شخص کی مدد کرنا تاکہ وہ نا انصافی کے خلاف داد پا سکے ، نا انصافی کی تلافی کرا سکے -

*find q. in a straw* : ذرا سی بات پر لڑ بیٹھنا ؛ ذرا ذرا سے معاملے میں جھگڑا کرنا -

*have no q. against* or *with him* : اس سے (میرا) کوئی جھگڑا نہیں -

*in a good q.* : حق بجانب جھگڑے میں -

*pick a q.* :- (کسی بہانے سے) جھگڑا کھڑا کردینا ؛ فساد پیدا کردینا -

**quarrelsome**, *a.* : جھگڑالو ؛ لڑاکا ؛ فسادی -

**quarrelsomely**, *adv.* : جھگڑالو پن کے ساتھ -

**quarrelsomeness**, *n.* : جھگڑالو پن ؛ فسادی پن -

**Quarrel**, *v. i.* : (۱) اعتراض کرنا ؛ نقص نکالنا ؛ حرف گیری کرنا ؛ عیب جوئی کرنا - (۲) (کسی شخص سے یا کسی شخص یا چیز کے متعلق) سختی سے جھگڑنا ؛ حجت کرنا - (۳) مخالف ھوجانا ؛ جھگڑا مول لینا ؛ دوستانہ تعلقات منقطع کرلینا -

*I never q. with Providence* : میں کبھی خدا سے نہیں جھگڑتا (اس کے حکم پر اعتراض نہیں کرتا) -

*q. with* one's *bread & butter* : (مجازاً) اپنی وجہ معاش کو بغیر کافی وجہ کے ترک کردینا -

**Quarry**, *n.* : شکار ؛ صید ؛ جس کا شکاری جانور یا پرند یا انسان (شکار کرنے کے لئے) تعاقب کرتے ھیں -

**Quary**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) پتھر کی کان ؛ معدن الحجر - (۲) کھدانا ؛ مخزن ؛ وہ کھدا ھوا گڑھا جو پتھروں کے (عمارت وغیرہ کے لئے) نکال لئے جانے کے بعد باقی رہ جائے ؛ وہ جگہ جہاں سے پتھر نکالے جا سکتے ھیں - (۳) (استعارتاً) وہ مقام یا جگہ جہاں سے اطلاعات یا معلومات حاصل کی جاسکیں - (۴) فرش کے چوکے (سفال) - (۵) (فعل) کان سے (پتھر) نکالنا - (۶) کتابوں سے (محنت کر کے) واقعات اخذ کرنا ؛ دستاویزات وغیرہ کی تلاش کرنے میں محنت کرنا ؛ علمی تحقیق و تفحص کرنا -

*quarryman* : کان کا مزدور ؛ کان کن -

**Quart**, *n.* : (۱) ظرف ؛ (سمائی) کا پیمانہ ؛ ربع گیلن ؛ یک اسار ؛ کوارٹ - (۲) برتن یا بوتل جس کے اندر اس مقدار میں کوئی چیز بھری ھو - (۳) بیر (شراب) کا ایک کوارٹ (مثلاً *I still take my q.*) -

*put q. into pint pot* : چھوٹے برتن میں اس کی سمائی سے زیادہ مقدار ڈالنا ؛ سیر کے برتن میں سوا سیر ڈالنا -

*q. bottle of wine* :- بوتل جس میں ایک کوارٹ شراب ھوتی ھے -

*q.-pot* : برتن جس میں کوئی چیز بقدر ایک کوارٹ رکھی جا سکتی ھو -

**Quart**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) پٹے بازی میں ایک تہات ؛ داؤں ؛ چو تھیا - (۲) تاش کے ایک کھیل میں چار مسلسل پتے - (۳) (فعل) (پٹے بازی میں) اس داؤں کو استعمال کرنا ؛ چو تھیا چلانا یا کھیلنا -

*q. & tierce* : پٹے بازی کے داؤں -

*q. major* : تاش میں ایک رنگ کے چار پتوں (یکہ ، بادشاہ ،

ملکہ اور غلام ) کا لگ جانا -

**Quartan**, *a. & n.*: حماے مربع ؛ چوتھیا ( بخار ) -

**Quartation**, *n.*: تین حصے چاندی اور ایک حصہ سونا ملاکر سونا سودھنے کی ترکیب ؛ چوتھیانا ؛ چوتھیائی -

**Quarte**: = Quart (۲)

**Quarter**, *n.*: ( ۱ ) چوتھا حصہ ؛ چوتھائی ؛ پاؤ ؛ ربع ؛ چہارم ؛ چار مساوی حصوں میں سے ایک مثلاً :-

*bad q. of an hour*: ( استعارتاً ) مختصر ( تھوڑی دیر کے لئے ) اور غیر خوشگوار تجربہ ؛ بے مزہ وقت -

*can get it at the stores for a q. the* or *of the*, or *for q. the, price*: دوکان پر ( یہ چیز ) چوتھائی قیمت میں مل سکتی ھے -

*divide the apples into qq.*: سیبوں کو چار مساوی حصوں میں تقسیم کرو -

*is not a q. as good as it should be*: جتنا اچھا ہونا چاہیے تھا اس کا ایک چوتھائی بھی اچھا نہیں -

*q. mile, yard*: ایک چوتھائی میل یا گز -

*q. of a century*: ربع صدی ؛ ۲۵ سال کا عرصہ -

*q. of an hour*: ۱۵ منٹ ( مسلسل ) ؛ پاؤ گھنٹہ ؛ ربع ساعت -

*second q. of the century*: صدی کا ربع ثانی ( ۲۶ ویں سال سے ۵۰ ویں سال تک ) -

(۲) پوندیا کسی جانور کے جسم کے چار حصوں میں سے ایک؛ اس طرح کہ ہر حصہ میں ایک ٹانگ یا پر شامل ہو؛ دست -(۳) (صیغہ جمع میں) دست و پابریدہ ؛ غداریا باغی کے جسم کو چوپارہ کرنے کے بعد اس کے جسم کے چار حصوں میں سے ایک حصہ- (۴) ( عموماً جمع میں ) کولا ؛ چوتڑ ؛ سرین ؛ پٹھا ( آدمی یا جانور کا ) ( مثلاً *hind qq.* ) - ( ۵ ) ( جہاز کا ) نیم پہلو ؛ ایک رخ کا آدھا حصہ - ( ۶ ) سپر گوشہ ؛ چار پہلو سپر کا ایک حصہ - ( ۷ ) غلے کا ایک پیمانہ بقدر ۸ بشل ( تقریباً ۶ من ۱۶ سیر ) - (۸) ½۱ ہنڈرڈویٹ = ۲۸ پونڈ (مخفف *.qr*) - (۹) (امریکہ میں) یک ربع ڈالر (سکے یا مالیت کے معنی میں) - (۱۰) چوتھائی بلی یا بانس (fathom) (تقریباً ½۱ فٹ) [مثلاً *& a q. five* سوا پانچ ¼5 بانس ( یعنی fathoms ) ( گہرائی ) ؛ *a q. ( less ) five* پونے پانچ بانس گہرائی] - (۱۱) ایک سال کا چوتھائی حصہ ؛ سہ ماہی ( ادائی مزدوری یا سود یا منافع وغیرہ کا حساب لگانے کے لئے استعمال ہوتا ھے)- ( ۱۲ ) تنخواہ یا معاوضہ کی سہ ماہی قسط - ( ۱۳ ) ( مدارس کی ) سہ ماہی میقات - ( ۱۴ ) ( فلکیات ) دور قمر کا ایک چوتھائی ؛ ہفتہ قمر - ( ۱۵ ) نشان وقت کسی گھنٹے سے ۱۵ منٹ پہلے ( = سوا ) یا بعد ( = پون ) (مثلاً *at a q. to six* جب ۶ بجنے ۱۵ منٹ باقی تھے ' پونے چھ بجے؛ *at a q. past six.* جب ۶ بجکر ۱۵ منٹ گزرے تھے' سوا چھ بجے؛ *it is not the q. yet.* ابھی پاؤ گھنٹہ نہیں گزرا - ( یہ گھڑی ) *strikes hours, half-hours & qq.* گھنٹہ ' آدھا اور پوا بجاتی ھے ؛ *it has gone the q.* پندرہ منٹ گزر گئے پاؤ گھنٹہ ہو گیا - ( ۱۶ ) آمدنی یا جایداد پر ٹیکس لگانے کے لئے ۲۵ پونڈ کی مالیت جو بطور اکائی شمار کی جاتی ھے - ( ۱۷ ) سمت ؛ مقام ؛ وہ خطہ یا سر زمین جو کسی نقطۂ پرکار کے قریب ہو ؛ وہ سمت' مقام ' سرزمیں' خطہ جس سے کوئی چیز؛ امداد یا معلومات حاصل ہوں؛ مرکز ؛ مرجع؛ ماخذ ؛ سرچشمہ مثلاً *wind blows from all four qq. at once* ہر چہار طرف سے ہوا چل رھی ھے' چوہوائی چل رھی ھے؛ *what q. is the wind in* ہوا کا رخ کیا ھے' (اصطلاحاً ) صورت حالات کیا ھے؛ *flocked in from all qq.* ہر طرف سے جوق جوق آ کر جمع ہوگئے ؛ *no help to be looked for in that q.* اس طرف سے کسی امداد کی توقع نہیں کی جا سکتی ؛ *had the news from a good q.* ایک اچھے حلقے سے ( قابل اعتماد ذریعہ سے ) یہ خبر ملی - ( ۱۸ ) شہر کا ایک حصہ ' علاقہ ' سمت ' محلہ ' خصوصاً وہ جس میں کوئی خاص طبقہ یا قوم مقیم ہو مثلاً *the Jewish q.* یہودیوں کا محلہ یا بستی؛ *manufacturing q.* شہر کا وہ صنعتی حصہ جہاں صنعت و حرفت کے کار خانے واقع ہیں؛ کاریگروں یا کارخانوں کا محلہ ؛ *residential q.* اقامتی یا سکونتی مقام ؛ سکونت گاہ - (۱۹) (جمع) اقامت گاہ ؛ جاے سکونت ؛ خصوصاً وہ جگہ جہاں فوج رہتی ہو یا متعین ہو ؛ پڑاؤ ؛ چھاونی مثلاً *winter qq.* ( فوج کے ) موسم سرما میں رہنے کا مقام؛ فوج کا سرمائی پڑاؤ ؛ تشلاق - (۲۰) *take up* one's *qq.* (with) سکونت اختیار کرنا اور in ( کسی جگہ یا کسی کے ساتھ)؛ *beat up qq. of* ( دیکھو beat ) ؛ *beat to qq.* ( بحری اصطلاح) جہاز کے ملاحوں کو اپنی اپنی مقررہ جگہ پر طلب کرلینا ( لڑائی شروع کرنے کے وقت)؛ *at close qq.* دیکھو close - (۲۱) معانی جو جنگ میں اس دشمن کو دی جاے جو ہتیار ڈال دے ؛ امان ؛ جاں بخشی مثلاً *give q.* جاں بخشی کرنا ' امان دینا ؛ *receive q.* معافی یا جاں بخشی حاصل کرنا ' امان پانا ؛ *ask for* or *cry q.* معافی مانگنا ' بہ آواز بلند جان بخشی کی درخواست کرنا ؛ *no q. to be given* کوئی معافی نہ دی جاے ' ذرا رعایت نہ کی جاے - (۲۲) ¼ میل کی دوڑ ؛ مقابلے کی دوڑ جو ¼ میل دوڑی جاتی ھے ؛ پاؤمیلی ' دو فرلانگی ( دوڑ ) مثلاً *won the q.* چوتھائی میل کی دوڑ میں جیت گیا -

*Q-bell*: جو گھنٹہ پوا بجاے یا جو ہر پاؤ گھنٹہ گزرنے پر بجایا جاے -

*q. binding (of book)*: ( کتاب کی ) جلد جس کا پشتہ صرف چمڑے کا ہو اور کونوں پر چمڑا نہ ہو -

*q.- bound*: ( کتاب ) جس کی جلد سازی مذکورہ بالا طور پر کی گئی ہو -

*q.-butt*: انٹا کھیلنے کی چھڑ جو ڈانڈ یا بھتیٹی (half butt) سے چھوٹی ہوتی ھے -

*q.-day*: سلخ ( سہ ماہی کا آخری دن جب تنخواہ یا مزدوری یا کرایہ وغیرہ ادا کیا جاے ) -

*q.-deck*: ( ۱ ) جہاز کا وسطی عرشہ جو پشت جہاز اور آخری بادبان کے درمیان واقع ہوتا ھے - ( ۲ ) ( مجازاً ) جہاز یا بحری عمال -

*q.-ill*: مویشی کی ایک بیماری جس سے ان کے جسم کا کوئی حصہ سڑ جاتا ھے -

*q. left, right*: (فوجی قواعد) (زاویہ قایمہ کا) چوتھائی موڑ ؛ (دائیں یا بائیں طرف) مخفف خفیف -

*q.-light*: ( بند گاڑی کا ) دریچہ یا روشن دان -

*q. -line* : (بحری اصطلاح) وہ صورت جب ہر جہاز کا اگلا حصہ اپنے سامنے والے جہاز کے پہلو میں ہو ؛ (قطار) سرو بغل؛ سرو‌سینہ -

*quartermaster* : (بحری اصطلاح) جہاز کا ایک عامل جو جہاز کے چلنے کی سمت ' اور اشارات اور جہاز کے اندر کے حصے میں سامان رکھوانے کا ذمہ دار ہوتا ہے ؛ عامل ؛ میر ساماں ؛ (فوجی اصطلاح) ( مخفف .Q. M ) وہ سردار جو فوج کی قیام گاہ اور رسد و لباس کا انتظام کرتا ہے -

*Quartermaster general* : فوج کا وہ افسر اعلیٰ جو قیام گاہ' رسد اور لباس وغیرہ کے انتظام کرنے والے صیغہ کا سب سے بڑا افسر ہوتا ہے ( مخفف .Q.M.G ) -

*q.-miler* : دوڑ کے مقابلے میں وہ شرکت کرنے والا جو عموماً ¼ میل کی دوڑ دوڑا کرتا ہے -

*q. -plate* : فوٹو لینے کا وہ شیشہ جس کا عرض و طول 4¼ × 3¼ انچ ہوتا ہے یا وہ تصویر جو اس طول و عرض کے شیشہ پر لی گئی ہو -

*q. sessions* : سہ ماہی عدالت ( جو ہر سہ ماہی کے بعد اضلاع انگلستان میں اجلاس کرتی ہے اور جس کو فوجداری و دیوانی کے محدود اختیارات حاصل ہوتے ہیں ) -

*quarterstaff* : ایک مضبوط اور مرتی لاٹھی ۶ سے ۸ فٹ تک لمبی' جو کسی زمانے میں دہقانی بطور آلۂ حرب کے استعمال کرتے تھے ؛ عصا ؛ لٹھ -

*q. -tone* : ( موسیقی ) ( تال کے درمیان ) خفیف وقفہ ( = semi -tone کا نصف ) -

*q. -wind* : ( ایسی ہوا ) ہوا جو جہاز کے پہلو کے رخ پر چلتی ہے ( باد بانی جہازوں کے لئے باد موافق ہوتی ہے ) ؛ باد مراد ؛ ہوائے پہلو -

**Quarter**, *v. t.* : (۱) چار مساوی حصوں میں تقسیم کرنا - (۲) چورنگ یا چو پارہ کرنا - (۳) (نقابت) خاندانی نشان کی سپر کے ہر گوشے پر نشانات بنانا - (۴) قیام گاہ پر ٹھہرانا ( خصوصاً سپاہیوں کو )؛ کسی جگہ پر تعینات کرنا یا مقیم کرنا - (۵) (کتوں کا کسی میدان میں ) ہر طرف دوڑ نا یا گزرنا -

**Quarterage**, *n.* : سہ ماہی ( اُجرت )؛ سہ ماہی ؛ سہ ماہہ تماہی ؛ سہ ماہی مزدوری ' اُجرت یا وظیفہ -

**Quartering**, *n.* : (۱) مذکورۂ بالا افعال کا اسم - (۲) خصوصاً (سپر پر) خاندانی نشان یا چار گوشے بنانا ؛ توقیع چہار گوشہ جن سے وہ خاندانی تعلقات بھی ظاہر ہوں جو دوسرے خاندانوں کے ورثا ( خصوصاً عورتوں ) کے ساتھ رہیں ؛ ننھیالی نشان یا توقیع -

**Quarterly**, *a. & n. & adv.* : ہر سہ ماہی ( رسالہ یا جریدہ )؛ ہر ربع سال کے بعد؛ ہر تین مہینے بعد -

*q.-quartered* : چوپارہ چوتھائی ؛ چوتھائی کا چوتھا ؛ جب ( کسی چیز کی ) ایک چوتھائی کو بھی چار مساوی حصوں میں تقسیم کیا گیا ہو ؛ ربع الربع -

**Quartern**, *n.* : ( نیز *q. loaf* ) چارپونڈی ڈبل روٹی -

**Quartet(te)**, *n.* : (۱) چہار آہنگ ؛ چوراگا ؛ ایک راگ جو چار آوازیں مل کر گایا جائے یا چار آلات موسیقی پر بجایا جائے - (۲) گانے والے یا بجانے والے جو اس قسم کا راگ گاتے یا بجاتے ہوں ؛ گانے والوں کی چوکی ؛ چار گانے والے جو ہم آواز ہوکر گاتے ہیں - (۳) چار کا میل ؛ چوک سنگت ؛ رباعی ؛ چو مصرعہ ؛ چو بولا -

**Quarto**, *n.* : ( نیز 4to یا 4to لکھا جاتا ہے ) (۱) کاغذ کی تقطیع 6⅜ × 7⅞ سے 11 × 10 انچ کے طول و عرض تک مختلف پیمانے ؛ کاغذ کے ایک تختے کو دو دفعہ موڑنے کے بعد جو صفحہ بنتا ہے اُس کی تقطیع - (۲) وہ کتاب جس میں اس تقطیع کے اوراق ہوں -

*in q.* : کاغذ کے تختے کے چوتھے حصے میں ؛ اِس تقطیع میں -

*q. paper* : اس تقطیع کا کاغذ ؛ وہ کاغذ جو اِس طرح تہ کیا گیا ہو -

**Quartus** : دیکھو Primus -

**Quartz**, *n.* : سنگ مروہ ؛ صوان ؛ ایک قسم کا پتھر جس میں سے اکثر سونا نکلتا ہے -

**Quash**, *v.t.* : (۱) خارج کرنا ؛ بے اثر یا نا جائز قرار دینا ؛ مسترد کرنا ؛ نا جائز قرار دے کر خارج کرنا ؛ ختم کرنا ( قانونی اختیارات یا طریقۂ کار سے ) - (۲) ( قانون ) کالعدم کرنا ؛ منسوخ کرنا -

**Quashee**, *n.* : کیشی ؛ عام نام جواب مزاحاً ہر حبشی کے لئے استعمال ہوتا ہے -

**Quasi**, *conj. & prep.* : ( مخفف *qu.* ) ( اکثر جملۂ معترضہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے ) (۱) گویا کہ ؛ یعنی - (۲) بظاہر ؛ فی الحقیقت نہیں ؛ تقریباً ؛ عملاً -

*engaged in a q.-war* : ایک ظاہری جنگ میں مشغول -

*has a q.-episcopal position* : ( وہ ) ایک نیم ( تقریباً ) کلیسائی حیثیت رکھتا ہے -

**Quassia**, *n.* : کاسیا جھاڑ ؛ جنوبی امریکہ کے ایک درخت quassia amara ( یا کسی اور درخت ) کی لکڑی ' چھال یا جڑ جس سے بہت تلخ جوشاندہ تیار ہوتا ہے جو بطور دوا استعمال کیا جاتا ہے -

**Quater-centenary**, *n.* : وہ سالگرہ یا یادگاری تقریب جو ( کسی شخص یا واقعہ کے ) چار سو برس بعد کی جائے ؛ چار صد سالہ سالگرہ ؛ چہار صدی -

**Quaternary**, *a. & n.* : (۱) چار گوشہ ؛ چار جز ؛ مربع ؛ چار عنصر خصوصاً وہ مرکب جس میں چار کیمیاوی عناصر یا اجزائے بسیط شامل ہوں - (۲) چہاری ؛ اربعی - (۳) ( علم طبقات الارض ) نزدیک ترین یا آخری زمانے کے متعلق ؛ دور رابع ( کا ) - (۴) ( اِسم ) چار چیزوں کا ایک میل؛ چار ( کا عدد ) ' ہر چہار ؛ چوا ؛ چہار کس -

*the Pythagorean q.* : نظام فیثا غورث کا ایک مرکب ( ۱ + ۲ + ۳ + ۴ = ۱۰ ) جس کو فیثا غورثی عقائد میں ایک خاص صوفیانہ ( عرفانی ) اہمیت حاصل ہے؛ اربعۂ فیثا غورثی -

**Quaternion**, *n.* : (۱) چوا ؛ چار کا ایک جوڑ - (۲) ( کاغذ کے ) چار تختوں کا ایک دستہ جس کو دوہرا کر دیا گیا ہو - (۳) اربعۂ فیثا غورثی؛ چار سے دس تک کے اعداد ( دیکھو گزشتہ لفظ )- (۴) ( ریاضی ) مجموعۂ علامات ( expression ) جو کوئی چار غیر معلوم مقادیر رکھتا ہو -

**Quaternity**, *n.* : چار اشخاص کا اجتماع ؛ چہار کس ہونا ؛ ( تثلیث کے مقابلے میں ) تربیع ؛ چہار گانگی یا چہارگان -

**Quatorzain**, *n.* : چودہ مصرعوں کی نظم ؛ بے قاعدہ ( خلاف قواعد عروض ) نظم -

**Quatrain**, *n.*: رباعی ؛ چار مصرعوں کا قطعہ ؛ چار بیت -

**Quatre**, *n.*: = cater

**Quatrefoil**, *n.*: چو پتیا بیل ' گلکاری ؛ ایسی شکل جس کے دائروں کا اتصال چار نوکیں بنائے ؛ خصوصاً چار پتیوں کے پھول کی شکل جو عمارت کے نقش و نگار میں بنائی جاتی ھے -

**Quattrocentist**, *n. & a.*: پندرھویں صدی والا ؛ کواترو سنتی ؛ ( مصور ) جو اطالوی مصوری کے اُس اُصول و طرز کا متبع ھو جو پندرھویں صدی میں رائج تھا -

**Quattrocento**, *n.*: طرز قرن پانزدھم ؛ کواترو سنتو ؛ اطالوی مصوری کے مخصوص طرز کا وہ زمانہ جس کو پندرھویں صدی کہا جاتا ھے -

**Quaver**, *v.i. & t.*: (۱) تھر تھرانا ؛ کانپنا ؛ لھرانا ( خصوصاً آواز یا موسیقی کے تاروں کا ) -(۲) ( موسیقی ) گٹکری لینا ؛ ترانہ یا گٹکری کے ساتھ ( کوئی راگ یا گیت ) گانا - (۳) کانپتی ھوئی آواز میں کچھ کہنا -

**quaveringly**, *adv.*: کانپتی ھوئی آواز میں ؛ کانپتے ھوئے -

**Quaver**, *n.*: (۱) مرغول ؛ گانے میں زمزمہ یا گٹکری - (۲) تقریر میں آواز کی کپکپاھٹ ؛ لرزش - (۳) ( موسیقی ) مدھم ( سر کا اشارہ ) -

**quavery**, *a.*: جس (تقریر) میں آواز کی کپکپاھٹ یا لرزش ھو -

**Quay**, *n.*: (۱) پشتہ ' گھاٹ ؛ وہ ٹھوس پشتہ ( عموماً لوھے یا لکڑی کا ) جو پانی کے کنارے یا پانی کے اندر بڑھا ھوا بنایا جاتا ھے تاکہ جھازوں کا مال و اسباب اُس جگہ اُتارا جائے -

**quayage**, *n.*: وہ ٹیکس جو اُس مال پر لیا جاتا ھے جو ایسے گھاٹ پر اُتارا جائے یا ایسے گھاٹ سے جھاز پر چڑھایا جائے یا اُن جھازوں پر لگایا جاتا ھے جو اس قسم کے گھاٹ کو استعمال کریں ؛ گھاٹ کر ؛ گھاٹ اُترائی -

**Quean**, *n.*: بدتمیز یا گستاخ لڑکی ؛ ھڑدنگی ؛ بے سوا -

**Queasy**, *a.*: (۱) متلی ؛ تے آور ؛ ( غذا ) جو معدہ کو خراب کردے یا متلی پیدا کرے - (۲) ضعیف المعدہ ؛ ( مجازاً ) ضعیف الاعتقاد ؛ وھمی ؛ چرک پڑنا ؛ جس کا ھاضمہ کم زور ھو یا جو ضرورت سے زیادہ محتاط ' نازک ' کم زور یا نازک مزاج ھو -

**queasiness**, *n.*: بدھضمی ؛ سوء ھضم ؛ متلی ؛ ضمیر کی بے چینی ؛ کراھت ؛ گھبراھٹ ؛ کم زوری -

**Queen**, *n.*: (۱) بادشاہ بیگم ؛ ملکہ ؛ شاہ بیگم -(۲) سلطانہ ؛ وہ عورت جو تاجدار اور حکمران ھو ' جس کا راج ھو - (۳) (مجازاً) معشوقہ ' داشتہ یا بیوی جس کا انداز شاھانہ ھو - (۴) سندر ؛ البیلی ؛ دلربا - (۵) فرضی رانی جو کسی میلے یا تماشے میں بنائی جاتی ھے - (۶) عورتوں میں سب سے بہتر ' خوب تر ؛ زنانہ خوبی ' رعنائی اور حسن کی بہترین مثال ؛ حسینہ - (۷) ملکوں اور شہروں میں سب سے اچھی جگہ ؛ سب سے خوبصورت مقام ؛ عروس البلاد - (۸) ( شطرنج ) فرزین - (۹) ( تاش ) بیگم ؛ بیبیا -

*q. consort*: بادشاہ بیگم ؛ بادشاہ موجودہ کی بیگم ؛ راجہ کی رانی -

*q. dowager*: بیوہ ملکہ ؛ سابق بادشاہ کی بیگم -

*q. mother*: بادشاہ کی ماں ؛ مادر شاہ -

*Q. Anne is dead*: کسی خبر کے باسی یا پرانے ھونے کا اشارہ -

*Q. Anne's Bounty*: دیکھو Bounty -

*Q. -Anne*: Anne سے ایک خاص عمارتی یا آرائشی طرز جس کو منسوب کیا جاتا ھے ؛ طرز یا وضع اینی -

*Q. of Scots*: ملکۂ میری جو ایک زمانے میں اسکاٹ لینڈ کی ملکہ تھی -

*Q. of grace*: ملکۂ فضل و کرم ( اس لقب سے حضرت مریم کو یاد کیا جاتا ھے ) -

*Q. of heaven*: جونو ؛ سیارات صغیرہ میں سے ایک ؛ ملکۂ آسمان -

*Q. of love*: محبت کی دیوی ؛ ناھید ؛ زھرہ -

*Q. of night*: = Diana

*Q. of May*: دیکھو May -

*the q. of watering-places*: اُن مقامات میں سے بہترین جہاں صحت درست کرنے کے لئے جاتے ھیں -

*Q. of roses*: گلاب کے پھولوں میں بہترین -

*q. of nurses*: بہترین تیمار دار -

*q. of hearts*: حسین عورت ؛ دلربا ؛ دلبر -

*q. of the Adriatic*: ( بحر ایڈریاٹک کی ملکہ یعنی ) شہر وینس -

*q. of the seas*: (سمندروں کی ملکہ یعنی ) برطانیۂ عظمیٰ -

*q. of the meadows*: = meadowsweet

*q. bee*: شہد کی مکھیوں کی ملکہ ؛ بڑی مکھی -

*q. wasp*: بروں کی ملکہ ؛ بڑی بر -

*q. ant*: چیونٹیوں کی ملکہ ؛ ملکۂ نمل -

*q.'s bishop, knight, pawn &c.*: شطرنج کے مہروں کے نام جو سب سے زیادہ فرزین کے قریب ھوں ؛ بایاں فیل ؛ اسپ ' رخ -

*q. -cake*: چھوٹا کشمش کا کیک جس کی شکل اکثر دل کی سی ھوتی ھے -

*q. -posts*: دو سیدھی لکڑیاں ( کڑیاں ) جو چھت کی کڑی تختوں کے درمیان لگائی جاتی ھیں ؛ اڑ واڑ ؛ سیدھی قینچی ؛ قائمہ -

*Q.'s omnibus*: (قیدیوں کی گاڑی) = Black Maria دیکھو (Black) -

*Q.'s bench*: دیکھو Bench -

*Q.'s bounty*: دیکھو Bounty -

*Q.'s Club*: لندن میں ایک مخصوص میدان جس میں یونیورسٹیوں کے طلبا کے ورزشی مقابلے ھوتے ھیں -

*Q.'s colour*: دیکھو colour -

*Q.'s English*: دیکھو English -

*Q.'s evidence*: دیکھو Evidence -

*Q.'s Head*: دیکھو Head -

*q.'s pincushion*: ایک قسم کا گلاب کا پھول -

*q.'s shilling*: دیکھو shilling -

*q.-stitch*: کارچوب کا پھول یا بوٹا -

*q.'s-ware*: بادامی چینی ؛ ایک خاص وضع کے چینی کے برتن جن کا رنگ بادامی ھوتا ھے -

*q.'s weather*: دھوپ ؛ وہ موسم جب دھوپ نکلی ھو ؛ روشن موسم

**queendom**, *n.*: (۱) عہدہ یا منصب ملکہ - (۲) وہ ملک جس پر کوئی ملکہ حکمران ھو ؛ رانی راج ؛ عہدہ یا مالک ملکہ - بیگمی ؛

**queenhood, queenship**, *nn.*: ملکہ ھونا ؛ ملکہ کا مرتبہ ؛ عہدہ -

**queenless**, *a.* : بغیر ملکہ کے ؛ جس (بادشاہ) کی ملکہ نہ ہو ؛ بے ملکہ -

**queenlike**, *a.* : ملکہ سا ؛ مثل ایک ملکہ کے ؛ با وقار ؛ مغرور -

**Queen**, *v. t. & i.* : (۱) ملکہ بنانا (کسی عورت کو) ؛ ملکہ کی مثل بنانا - (۲) (شطرنج) پیدل کو بڑھا کر وزیر کے گھر میں پہنچا دینا اور اس طرح وزیر بنا لینا ؛ اس طرح پیدل کا وزیر یا کسی بڑے مہرے میں منتقل ہونا -

*q. it* : ایک ملکہ کی طرح حکومت کرنا ؛ ایک ملکہ کی طرح چیرہ دست ہونا ، نمایاں ہونا ؛ ایک ملکہ کا سا اثر یا وقار رکھنا -

**Queening**, *n.* : ایک قسم کا سیب (میٹھا اور خوشبودار) -

**Queenly**, *a.* : (۱) ملکہ کے لائق یا شایاں - (۲) ملکہ جیسا ؛ باوقار ؛ شاہانہ

**queenliness**, *n.* : ملکہ یا رانی پن ؛ ملکہ کی طرح ہونا ؛ با وقار ہونا ؛ شاہانہ شان -

**Queer**, *a. & v. t.* : (۱) عجیب ؛ انوکھا ؛ طرفہ ؛ بے طور ؛ بے ڈھنگا ؛ خبطی سا - (۲) قابل اعتراض چال چلن والا ؛ مشتبہ (مثلاً *a q. sort of story*) - (۳) نا تندرست ؛ بیمار سا ؛ دوران سر میں مبتلا - (۴) (بازاری) مخمور ؛ نشے میں دھت - (۵) (فعل) (عامیانہ) خراب کر دینا ؛ بگاڑ دینا ؛ چکرا دینا ؛ پریشان کر دینا بیمار ڈال دینا ؛ دوران سر میں مبتلا کر دینا -

*feel q.* : مزاج نا درست ہونا ؛ اپنی حالت کو خلاف اعتدال محسوس کرنا ؛ طبیعت کی نا سازی محسوس کرنا -

*in Q. street* : (عامیانہ) مشکلات میں ؛ قرضے میں ؛ مقروض ؛ مصیبت میں ؛ بد نامی و رسوائی میں (پھنسا ہوا) -

*q. the pitch for one* : (کسی کے لیے) پہلے سے مشکلات پیدا کرنا ؛ (خفیہ سازش کرکے) (کسی کا) کام خراب کر دینا ؛ کامیابی کے امکانات کو زایل کر دینا -

**queerisn**, *a.*: (۱) انوکھا سا ؛ عجیب عجیب - (۲) پریشان سا ؛ کھویا ہوا سا - (۳) کسلمند؛ پژ مردہ؛ دوران سر میں مبتلا -

**queerly**, *adv.* : متعلق فعل صفت کے معنوں میں -

**queerness**, *n.* : طرفگی ؛ انوکھاپن ؛ مزاج کی نا درستی ؛ طبیعت کی خرابی ؛ دوران سر -

**Quell**, *v. t.* : (۱) (شاعری و بلاغت) مسخر کرنا ؛ شکست دینا - (۲) مٹانا ؛ زایل کرنا - (۳) خاتمہ کردینا؛ کچل ڈالنا؛ قابو پالینا ؛ مطیع کرلینا (خوف، بغاوت ، مخالفت ، باغی ، دشمن وغیرہ کو) -

**(-)queller**, *n.* : فرو کنندہ ؛ شکست دینے والا ؛ مٹانے والا ؛ خاتمہ کرنے والا -

**Quench**, *v. t.* : (۱) بجھانا ؛ گل کرنا ؛ زایل کرنا (آگ ، روشنی ، بصارت وغیرہ) - (۲) (شاعری) ٹھنڈا کرنا (خصوصاً پانی سے گرمی یا گرم چیز کو) - (۳) روکنا ؛ مسدود کرنا (خواہش ، رفتار ، حرکت وغیرہ کو) - (۴) دفع کرنا ؛ بجھانا (پیاس کو) - (۵) (بازاری اصطلاح) خاموش کر دینا ؛ بند کر دینا (مخالف یا مد مقابل کو) ؛ زبان بند کر دینا -

*q. smoking flax* : آئندہ واقعات یا پیدا ہونے والی صورت حالات یا ترقی کو روک دینا ؛ ہتے سے کاٹ دینا ؛ کسی بڑھتے ہوئے کام میں روڑا اٹکا دینا -

**quenchable**, *a.* : جو بجھایا جا سکے ، ٹھنڈا کیا جا سکے ؛ منطفی ؛ اطفا پذیر -

**quenchless**, *a.* : نہ ٹھنڈا ؛ ابجھ ؛ جونہ بجھایا جا سکے ، نہ دفع کیا جا سکے ؛ لایطفی ؛ نا منطفی -

**Quencher**, *n.* : (۱) (فاعل) مندرجہ بالا فعل کے معنوں میں - (۲) (خصوصاً بازاری زبان میں) پیاس بجھانے والی چیز ؛ کوئی پینے کی چیز ؛ مشروب -

**Quenelle**, *n.* : بکری یا مچھلی کا سالن یا مصالحہ دار گوشت -

**Querist**, *n.* : سوال کرنے والا ؛ مستفسر ؛ جویا -

**Quern**, *n.* : ہاتھ کی چکی ؛ جنتا ؛ چھوٹی چکی جس میں مرچ وغیرہ پیسی جاتی ہے -

*q. -stone* : چکی کا پاٹ ؛ سنگ آسیا -

**Querulous**, *a.* : (۱) بد مزاج ؛ چڑ چڑا - (۲) عیب جو ؛ ناشکرا ؛ جسکو شکوہ شکایت کرنے کی عادت ہو ؛ شکوہ شکایت کرنے والا -

**querulously**, *adv.*: گلہ گزاری کے ساتھ؛ چڑچڑے پن کے ساتھ -

**querulousness**, *n.* : گلہ گزاری ؛ چڑچڑا پن -

**Query**, (abbr. *qu.* ) *n. & v. t. & i.* : (۱) دریافت طلب بات ؛ سوال (کوئی دریافت طلب بات اس سے پیش کرتے ہیں) (مثلاً *Query*, or *qu.*, *was the money ever paid ?* سوال یہ ہے کہ کیا روپیہ واقعی ادا کیا گیا تھا) - (۲) سوال (خصوصاً جس کی درستی معرض ضائع ہو) ؛ نشان سوال یا لفظ query یا اسکا مخفف qu جو کسی بیان کے سامنے لکھا ہو یا دوران تقریر میں یہ لفظ تقریر یا بیان کی صحت پر شبہ ظاہر کرنے کے لیے کہا جائے؛ علامت شبہ - (۳) (فعل) دریافت کرنا؛ استفسار کرنا (if اور whether کے ساتھ) - (۴) سوال پیش کرنا - (۵) کسی تحریر یا تقریر کی صحت یا سچائی کے متعلق سوال کرنا ، شبہ ظاہر کرنا - (۶) استفہام -

*was prepared to suppress all qq.* : تمام سوالات کو روکنے یا سب کا منہ بند کرنے کے لئے تیار تھا -

**Quest**, *n.* : (۱) تلاش ؛ جستجو ؛ کھوج ؛ تحقیقات ؛ تفتیش - (۲) ضابطہ کی سرکاری تحقیقات یا وہ تحقیقات جو اہل جوری کریں - (۳) وہ چیز یا بات جس کی بذریعۂ تحقیقات جستجو کی جائے ؛ خصوصاً وہ چیز جس کی تلاش میں (یا جس کا مقابلہ کرنے کے لیے) قرون وسطی کے مشہور سورما جایا کرتے تھے ؛ مطلوب ؛ مقصود -

*crowner's q.* : = coroner's inquest (بازاری زبان)

*in q. of* : (قدیم) تلاش کنندہ ؛ متلاشی ؛ تلاش میں ؛ جویاں (اصطلاح جو خصوصاً قرون وسطی کے سورماؤں کے لیے استعمال کی جاتی ہے) -

**Quest**, *v. i. & t.* : (۱) شکار کی تلاش و جستجو کرنا (جو کتے وغیرہ کرتے ہیں) - (۲) کسی چیز کی تلاش میں ادھر ادھر پھرنا؛ سرگرداں ہونا - (۳) (شاعری) تلاش میں ہونا ؛ کھوج نکالنا ؛ پتا چلانا -

**Question**, *n.* : (۱) سوال ؛ استفسار ؛ کلمہ یا جملہ سوالیہ جس کا منشا بلحاظ ترتیب الفاظ یا بذریعہ علامت استفہامی یا کسی دوسرے طریقے سے مخاطب سے جواب حاصل کرنا ہو - (۲) تامل ؛ ایراد ؛ اشتباہ ؛ (کسی بات کے متعلق) شبہ (ظاہر کرنا) ؛ کسی امر کی صداقت ، صحت ، جواز وغیرہ کے متعلق شک (ظاہر کرنا) - (۳) امر بحث طلب؛ مبحث ؛ قضیہ - (۴) موضوع ؛ مسئلہ؛

مقدمہ (جس کے متعلق بحث کرنی مقصود ہو) - (۵) (قدیم) تکلیف جو کسی شخص کو اقبال جرم کرانے وغیرہ کے لئے دیجائے -

*put a q. to* : (کسی سے) سوال کرنا ' دریافت کرنا -

*q. & answer* : سوال و جواب ( امتحان یا تحقیقات کا طریقہ)-

*leading, rhetorical, q.* : دیکھو Leading, rhetorical -

*q.-mark* or *-stop* : علامت سوالیہ ؛ استفہامیہ -

*raising of q.* : ( کسی معاملے یا بات کی صداقت و صحت کے متعلق ) بحث اٹھانا ؛ حجت نکالنا ؛ ایراد کرنا -

*allowed it without q.* : بلا عذر مان لیا ' اجازت دی -

*beyond all, beyond, out of, past, without, q.* : بےشبہ؛ یقیناً ؛ خارج از بحث -

*call in q.* اعتراض کرنا ؛ ( کسی چیز یا بات یا معاملے پر ) جرح کرنا ' زیر بحث لانا ؛ شبہ کرنا -

*make no q. of &c* : مان لینا ؛ قبول کرنا ؛ اعتراف کرلینا -

*there is no q. but that* : اس میں کوئی حجت ہی نہیں کہ ... ؛ یہ بالکل مسلم ہے کہ ...

*Eastern q.*: دیکھو Eastern -

*a difficult q.* : ایک دشوار سوال ' بحث ' مسئلہ ( جس کا حل کرنا ' سمجھنا ' جواب دینا مشکل ہو ) -

*beg the q.* : دیکھو Beg -

*success is merely a q. of time* : کامیابی تو یقینی ہے ' مگر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ جلد ہوگی یا دیر سے؛ کامیابی محض وقت کا سوال رہ گئی ہے -

*the person in q.* : مستشار الیہ ؛ شخص زیر بحث ؛ شخص مذکور' جس کے متعلق گفتگو ہے -

*come into q.* : زیر بحث آنا ؛ قابل بحث و گفتگو ہوجانا -

*that is not the q.* : یہ امر غیرمتعلق ہے؛ سوال یہ نہیں ہے -

*the q. is* : سوال یہ ہے ( اس طرح بحث کے اصلی موضوع کو پیش کرنا یا دھرانا ) -

*Q* ( فجائیہ ) ررک ٹوک ؛ " کیوں صاحب ؟ " ( عام جلسوں میں جب مقرر اصلی بحث سے دور ہوجاے تو اس لفظ کو بہ آواز بلند کہہ کر اس کو متوجہ کرتے ہیں ) -

*the previous q.* : دیکھو Previous -

*out of the q.* : خارج از بحث ( اس قدر بے کار یا غیر متعلق کہ اس کو زیر بحث لانا یا اس کا ذکر کرنا فضول ہو ) -

*put the q.* : ( کسی جلسے میں بحث و مباحثے کے بعد کسی تجویز کو ) راے شماری کے لئے پیش کرنا ( یعنی حاضرین سے تحریک کرنا کہ وہ اپنی رائیں شمار کرائیں ) -

*was put to q.* : ( متروک و قدیم ) بذریعۂ ایذا اقبال جرم کرانا -

**questionless**, *adv. & a.* : ناقابل انکار؛ مسلم الثبوت؛ یقینی-

**Question**, *v. t.* : ( ۱ ) سوال کرنا ؛ پرسش کرنا ؛ استفسار کرنا - ( ۲ ) حجت اٹھانا ؛ بحث نکالنا ؛ ایراد یا اعتراض کرنا ؛ شک کرنا- ( ۳ ) جرح کرنا؛ پوچھہ گچھہ کرنا؛ ( کسی امر کی تحقیقات کے سلسلے میں ) سوال و جواب کرنا - ( ۴ ) ( کسی عجیب حادثہ طبعی یا واقعات کا ) تفحص کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ جاننے کی کوشش کرنا -

*q. the honesty, accuracy, fitness, &c.* : ( کسی شخص کی ) دیانت ' صحت بیان یا موزونیت و استحقاق میں شبہ کرنا ' متامل ہونا -

**questionable**, *a.* : قابل اعتراض ؛ مشتبہ ؛ قابل گرفت -

**questionably**, *adv.* : قابل اعتراض طریقے پر ؛ قابل اشتباہ صورت سے -

**questioningly**, *adv.* : بر سبیل استفہام ؛ بطریقۂ استفسار ؛ مستفسرانہ -

*Questionnaire*, (*rare*) questionary *n.*: سوال نامہ ؛ فہرست استفسارات یا سوالات -

**Quetzal**, *n.* : ایک خوب صورت پرند جو وسطی امریکہ میں ہوتا ہے ؛ کوے زل ؛ سبز دم -

**Queue**, *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) چوٹی ؛ مینڈھی ؛ گندھے ہوے بالوں کی لٹ جو لٹکتی ہو - ( ۲ ) قطار ' سلسلہ ( جس میں آدمی یا گاڑیاں ایک دوسرے کے پیچھے کھڑی ہوں اور صرف اپنی باری سے آگے بڑھیں) - ( ۳ ) چوٹی گوندھنا ؛ بال بنانا ؛ مینڈھیاں گوندھنا- ( ۴ ) ( عموماً *q. up, on* ) - ( آدمیوں کا ) قطار میں کھڑا ہونا؛ قطار باندھنا-

**Quibble**, *n. & v. i.* : (۱) جگت؛ (لفظی) تلازمہ ؛ بولی ٹھولی - ( ۲ ) فقرہ بازی ؛ حیلہ حوالہ ؛ سخن سازی ؛ مغالطہ دہی ( خصوصاً ایسے دلائل جن کا انحصار محض الفاظ کے ایہام پر ہو)- ( ۳ ) ( فعل ) ضلع جگت بولنا ؛ فقرے چلنا یا دینا - ( ۴ ) باتیں بنانا ؛ مغالطہ دینا -

**quibbler**, *n.*: (فعل مذکورہ بالا کا فاعل) تلازمہ گو؛ فقرہ باز وغیرہ -

**quibbling**, *a.* : فقرہ بازی ؛ سخن سازی ؛ جگت بازی -

**Quick**, *a. n. & adv.* : ( متروک ) ( ۱ ) زندہ ؛ جاندار ؛ جیتا جاگتا (جیسے *the q. and the dead* زندہ اور مردہ ' جاندار اور مردے ؛ *go down q. into hell* زندہ دوزخ میں جاتے ہیں ؛ *q. with child* or *with q. child* : حمل کے زمانے میں جب بچہ پیٹ میں حرکت کرنے لگتا ہے؛ زمانۂ حرکت جنین میں)- (۲) ذکی؛ سریع الحس ( جیسے *q. temper* جلد بھڑک جانے والے مزاج والا؛ تنک مزاج ؛ زود رنج) -

*q. sight* : ہوشیاری ؛ تیز فہمی -

*has a q. eye; ear,&c.* : آنکھ یاکان تیز رکھتا ہے؛ دور کی چیز جلد دیکھہ لیتا ہے ' بھانپ لیتا ہے -

*q. to take offence* : جلد خفا ہوجانے والا ' بگڑ جانے والا -

*has q. wits* : تیز فہم ہے ؛ بہت جلد بات یا صورت حالات کو سمجھہ لیتا ہے -

( ۳ ) ذہین ؛ طباع ( جیسے *a q. child* ذہین بچہ ) - (۴) تیز ؛ سریعی ؛ عاجل ؛ جیسے :-

*q. succession* : تیز تسلسل؛ یکے بعد دیگرے؛ جلد جلد -

*at a q. trot* : تیز رفتار سے؛ تیز دلکی سے (عموماً گھوڑے کی رفتار):-

*a q. way of doing it* : ( اس کام کے ) جلد (بلا تعجیل ) کرنے کا طریقہ -

*his q. growth* : اس کی ( لڑکے' بچے درخت وغیرہ کی ) تیز نمو ( اٹھان ' ترقی ) -

(۵) مستعد؛ آمادہ بکار؛ چست چالاک؛ پھرتیلا؛ تر ت یا جلد کام کرنے والا-

*be q.*: جلدی کرو ( کام کرنے میں )' تیزی کرو' عجلت کرو -

*q. change*: ( عموماً ایکٹر وغیرہ کے متعلق ) بہت تیزی سے لباس یا صورت یا بھیس بدلنا -

*quicklime:* دیکھو Lime -

*q. march :* (۱) (فوجی اصطلاح) تیز رفتار ؛ تیز قدم - (۲) "کواک مارچ" "قدم بڑھاے" "تیز چلنے کا حکم جو ان الفاظ میں دیا جاتا ھے -

*quicksand :* ریگ رواں؛ دلدل -

*quickset :* (۱) (باڑ یا قنات) ھریالی؛ پودوں کی؛ جھاڑی یا کانٹی کی - (۲) باڑ؛ کانٹی؛ قنات (جو پودے جما کر تیار کی جاے)-

*quicksilver :* (۱) سیماب ؛ پارہ ؛ (استعارتاً) تلون (طبیعت کا)؛ عدم استقامت؛ نا پائداری- (۲) (فعل) آئینے پر پارہ چڑھانا -

*q. step :* (فوجی اصطلاح) فوجی قدم؛ معیاری رفتار (چار گھنٹے میں ایک میل کی رفتار سے) -

*q. time :* (فوجی) معیاری وقت یا رفتار (چار گھنٹے میں ایک میل کی رفتار) -

(۶) کچا یا جیتا گوشت (جو پوست کے نیچے ھوتا ھے) : (ناخن کے نیچے یا زخم کی) کور؛ کہا لی ؛ (مجازاً) دکھتی رگ ؛ حاسہ یا مبدء حس-

*bites his nails to the q.:* بگڑ کر، غصہ ھوکر ناخن چبا تا ھے -

*probed it to the q. :* نازک اور حساس حصہ جسم (یا احساسات) تک گہرا کرید ا (ایسی بات کہی یا کام کیا جس سے کسی کے محسوسات کو سخت تکلیف پہنچی) ؛ دکھتی رگ پکڑ لی -

*the insult stung him to the q. :* اس توھین سے گویا اس کے بہت گہرا ڈنک لگا ؛ گوشت کے نازک حصے تک ڈنک چبھا (وہ بہت متاثر ھوا ؛ اسے بہت تکلیف ھوئی) -

*is a Tory to the q. :* وہ پکا ٹوری ھے -

*q. -fading :* سریع الزوال ؛ سیمیائی ؛ ناپائیدار ؛ جلد اڑنے یا دھندلا ھوجانے والا (رنگ) -

*q. -firing gun, q. -firer :* (مسلسل) گولے پھینکنے والی توپ ؛ تیز کار ؛ شتاب انداز -

**quickly, *adv.* :** تیزی سے ؛ جلدی ؛ عاجلانہ -

**quicktempered, *a.* :** تنک مزاج ؛ جھلا -

**quicksighted, *a.* :** ھوشیار ؛ تیز فہم ؛ تیز نظر ؛ با خبر -

**quick-eyed, *a.* :** ھو شیار ؛ تیز فہم ؛ ھر چیز کو جلد دیکھ لینے والا -

**quick-eared, *a.* :** باخبر ؛ ھر بات کی خبر رکھنے والا ؛ سن گن رکھنے والا -

**quickwitted, *a.* :** حاضر جواب ؛ ذھین ؛ طباع -

**Quicken, *v.t. & i.* :** (۱) زندہ کرنا ؛ جلانا ؛ جان ڈالنا - (۲) تر و تازہ کرنا ؛ جوش یا ھمت دلانا ؛ اکسانا - (۳) دوڑانا ؛ عجلت کرانا ؛ تیز تر کر دینا یا کرانا - (۴) حرکت جنین کے زمانے (یا حالت) تک پہنچنا (حاملہ کا) -

**quickening, *a.* :** (۱) تازہ یا تیز کر دینے والا ؛ معجل؛ محی؛ جان بخش ؛ قوت بخش - (۲) جان رسیدہ ؛ قریب یافتہ - (۳) (جنین کے لئے) حرکت کناں ؛ متحرک (شدہ) -

**Quickness, *n.* :** (۱) ذکاوت ؛ تیز فہمی ؛ حاضر دماغی ؛ طباعی ؛ ذھانت - (۲) پھرتی ؛ چالاکی ؛ چستی - (۳) تیزی ؛ تیز رفتاری ؛ سرعت ؛ زود روی ؛

***Quicunque vult*, *The q.* :** اتھانیسیس (اسکندریہ کا اسقف اعظم بلا زمانہ قسطنطین) مذھب ؛ عقیدۂ "من ارادہ" -

**Quid, *n.* (pl. *quid*):** (عامیانہ) ایک اشرفی؛ ایک پونڈ؛ اٹھ ماشی -

*at two q. a wee :* دو پونڈ فی ھفتہ کے حساب سے -

**Quid, *n.* :** تمباکو وغیرہ کا ایک اٹا (جو منہ میں رکھ کر چبا یا جا تا ھے) -

**Quiddity, *n.* :** (۱) خصوصیت ؛ اصلیت ؛ وجہ امتیاز - (۲) باریک بینی ؛ مو شگافی - (۳) سخن پروری ؛ لفاظی -

**Quidnunc, *n.* :** لپاتیا ؛ گپی ؛ باتونی ؛ باتیں بنانے یا لگانے والا ؛ شہر خبرا ؛ جو شخص عادتاً ھر طرف کی جھوٹی سچی خبریں لاتا ھو اور بیان کرتا ھو -

**Quid pro quo, *n.* :** (۱) (شاذ) التباس ؛ مغالطہ؛ سہو ؛ ادل بدل ؛ ایک چیز کی جگہ کوئی دوسری چیز کا غلط استعمال - (۲) معاوضہ ؛ بدل ؛ جیسے :

*must get a q. p.q. :* (جو چیز دی اس کا) معاوضہ ملنا چاھیے؛ بدل ملنا چاھئے -

**Quiescent, *a.* :** (۱) ساکن؛ غیر متحرک؛ خاموش (حروف وغیرہ) - (۲) معطل ؛ خوابیدہ ؛ جامد -

**quiescence, quiescency, *nn.* :** (۱) وقفہ ؛ قرار ؛ اطمینان؛ راحت - (۲) سکون ؛ خاموشی ؛ تعطل -

**quiescently, *v.* :** بلاحرکت کئے ؛ سکون کے ساتھ ؛ خاموشی کے ساتھ -

**Quiet, *n.* :** (۱) سکون ؛ طمانیت (سیاسی) ؛ امن چین - (۲) سکوت ؛ خاموشی ؛ چپ چاپ - (۳) آسائش؛ آرام ؛ سکون قلب- (۴) اطمینان ؛ شانتی ؛ آسودہ خاطری -

**Quiet, *a.* :** (۱) بغیر آواز یا حرکت کے ؛ خاموش ؛ پر سکوت ؛ غیر متحرک ؛ صامت - (۲) کم آواز اور حرکت کے ساتھ ؛ چپ چاپ؛ آھستہ - (۳) نرم ؛ مسکین ؛ سست (طبیعت) - (۴) (لباس رنگ وغیرہ) سادہ ؛ صوفیانہ ؛ جو بھڑکیلا نہ ھو - (۵) خفیہ ؛ چھپا ڈھکا ؛ پوشیدہ ؛ صورت بدلے ھوے (مثلاً

*q. resentment :* خاموش خفگی ؛ خاموش احتجاج [جس کا اظہار زبان سے یا بلند آھنگی سے نہ کیا جاے :

*on the q.:* خفیہ ؛ چپکے سے؛ (on the q. t. عامیانہ مخفف) رازدارانہ -

(۶) بے خلل ؛ بے غل و غش ؛ ھنگامے یا مداخلت سے دور یا الگ (مثلاً *enjoyed in q.* بے غل و غش یا الگ تھلگ لطف اٹھایا) - (۷) مطمئن ؛ آسودہ خاطر

**quietly, *adv.* :** خاموشی سے ؛ اطمینان سے ؛ خفیہ طریقے پر ؛ بلا مداخلت ؛ بغیر شور و غل -

**quietness, quietude, *nn.* :** خاموشی؛ سادگی؛ اطمینان؛ سکون-

**Quiet, *v. t. & i.* :** خاموش کرنا ؛ اطمینان دلانا ؛ تسکین دینا -

*q. down :* خاموش ھوجانا ؛ تھم جانا؛ شور و غل کا بند ھوجانا-

**Quieten, *v.t. & i.* :** = quiet (بازاری اصطلاح)

**Quietism, *n.* :** توکل؛ سنتوک؛ بھگتی؛ رضا بالقضا؛ مذھب تسلیم و رضا-

**quietist, *n. & a.* :** جو شخص یہ عقیدہ رکھتا ھو ؛ متوکل ؛ راضی با لقضا -

**quietistic, *a.* :** متوکلوں سے مخصوص یا متعلق ؛ متوکلی -

**Quietus, *n.* :** (۱) (شاذ) بےباقی؛ واصل باقی؛ وہ رسید جو حساب ادا کرنے کے بعد دی جاے- (۲) زندگی سے چھٹکارا؛ موت؛ نیستی؛ خاتمہ-

*gave him his q.*: ختم کردیا؛ اس کا حساب چکا دیا ؛ مار ڈالا -
*got his q.* : اس نے چھٹکارا حاصل کیا ؛ مرگیا؛ ختم ہوگیا -

**Quill**, *n.* : (۱) پرکی کھوکھلی ڈنڈی؛ ( نیز *q. -feather* ) بازو یا دم کا پورا پر ؛ نلی؛ ڈنڈی؛ صفار - (۲) (نیز *q. pen*) پر کا قلم - (۳) پر کا مضراب - (۴) وہ لٹکن جو مچھلی پکڑنے کے کانٹے کی ڈور میں لگی ہوتی ہے ؛ پیر کرا ؛ ترنا - (۵) ( دانت کرید نے کا ) خلال - (۶) سیہہ کا کانٹا ؛ خار مچھلی پکڑنے کا - (۷) ماسورہ ؛ جولاہے کی نلکی جس میں ڈورا ڈال کر وہ کپڑا بنتا ہے- (۸) کسی کھو کھلی ڈنڈی کا پپیہا ؛ نے ؛ بانسری یا بنسی - (۹) دارچینی یا کونین کی چھال کا ٹکڑا ' بکل -

*q. -coverts* : دم یا بازو کے پروں کی جڑ پرکے روئیں -
*q. pen* : پر قلم -
*q. -driver* : محرر ؛ اخبار نویس یا مصنف -

**Quill**, *v. t. & i.*: (۱) ایسی چنٹیں ڈالنا جیسی پروں میں ہوتی ہیں؛ چننا؛ مروڑی دینا ؛ اُتو کرنا - (۲) ماسورہ پر ڈورا یا تاگا لپیٹنا ؛ نلی بھرنا -

**quilling**, *n.*: چنٹیں ڈالنا ؛ اُتو ( کرنا ) -

**Quillet**, *n.* : (۱) باریکی ؛ مُوشگافی - (۲) ضلع جگت ؛ تلازمہ -

**Quilt**, *n. & v. t.*: (۱) توشک ؛ گدا ؛ بالا پوش - (۲) رضائی ؛ لحاف ( کوئی اوڑھنے کی چیز جس کی دو تہوں کے درمیان کوئی نرم چیز بھر کر نگندے ڈال دیے جاتے ہیں ) - (۳) ( فعل ) رضائی ڈھانکنا یا اوڑھنا - (۴) نگندے ڈالنا ؛ سوزنی یا رضائی کی طرح سینا یا جوڑنا - (۵) ( سکے یا خطوط وغیرہ کو ) کپڑوں کی دو تہوں کے بیچ میں سی دینا ؛ خلعلہ بھرنا یا سینا - (۶) دوسروں کے خیالات یا کتابوں سے خلاصے لے کر تالیف کرنا ؛ التقاط کرنا ؛ جوڑ لینا ؛ جوڑ لگا لینا - (۷) ( بازاری اصطلاح ) زدو کوب کرنا ؛ پیٹ دینا -

**quilting**, *n.* : کولٹنگ ؛ روی وغیرہ جو بھری جاتی ہے -

**Quinary**, *a.*: مخمس؛ پنجہ ؛ پنجڑی ؛ ایسی چیز جو پانچ چیزوں ( یا اجزا ) پر مشتمل ہو -

**Quinate**, *a.* : ( نباتیات ) پانچ پتیوں والا ؛ پچ پتیا ؛ پنج برگہ -

**Quince**, *n.*: بہی ؛ سفر جل ( پھل یا اس کا درخت ) -

**Quincentenary** : = Quingentenary

**Quincunx**, *n.*: (۱) پن چتیا ؛ چوکور پچ بوندیا ؛ پانچ نشانات کی ایسی ترتیب کہ ایک ایک تو چاروں کونوں پر ہو اور ایک وسط میں ہو ( جیسے تاش کے پتے یا پانسہ پر پانچ نقطے ہوتے ہیں ) - (۲) پانچ بارھواں ؛ پنج دوازدہ -

**quincuncial**, *a.*: چوکور پچ بوندیا سا -

**quincuncially**, *adv.* : چوکور پچ بوندیا صورت یا ترتیب میں -

**Quingentenary**, *a. & n.*: (۱) پانسوویں برس کا ؛ پنج صدہ؛ پنج قرنی - (۲) ( اسم ' پانچ سویں سالگرہ ؛ پانصد سالہ یا پنج صدہ سالگرہ -

**Quinia**, *n.*: = Quinine ( طب )

**Quinine**, *n.*: (۱) کُنین : سنکونا کی چھال کا ایک جوہر جو بخار دفع کرنے یا قوت دینے یا دورہ روکنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے - (۲) ( گندھک سے پھونکا ہوا ) کُشتۂ کُنین ( عام طور پر ایسی ...ورت میں استعمال کی جاتی ہے )؛ سفرت کُنین-

**quinize**, *v. t.*: ...نین پلانا یا ملانا -

**quinism**, *n.*: ... غیر معمولی حالت جو کُنین کے زیادہ کھا ...نے سے پیدا ہو جاتی ہے مثلاً سر گھومنا ' خشکی ' بہرا پن ' ...نکھوں کا خراب ہو جانا وغیرہ ؛ کُنین زدگی

**Quinquagenarian**, *a. & n.*: ...شخص ) جس کی عمر ۵۰ سال ...و ؛ ۵۰ سالہ ؛ پنجاہ سالہ -

**Quinquagenary**, *a. & n.*: ...چاسویں سالگرہ ؛ پنجاہ سالہ ؛ ...نجاہ سالگی -

**Quinquagesima**, *n.* : نیز Q. Sunday ) اتوار جو ...یسٹر سے تقریباً پچاس دن پہلے آتا ہے [ لغوی معنی ...چاسواں ( دن ) ]-

**Quinqu(e)-** : ...فظ Quinque ( پانچ ) کی وہ صورت جو صرف ...رکبات میں استعمال کی جاتی ہے -

*quinquangular* : ...نج گوشہ ؛ پنج زاویہ ؛ مخمس الزوایا -
*quinquecostate* : ...نچ پسلیوں والا ( کا ) ؛ ...خمس الضلوع -
*quinquenniad*, *quinquennium* : ...نچ سال کا عرصہ ' ...سانہ ؛ پچ برسی ؛ پنج سالہ ؛ سنین خمسہ -
*quinquennial* : ...نچ سالہ -
*quinquennially*, *adv.* : ... پانچ سال بعد ؛ پنسا لیانہ -
*quinquelateral*, *a. & n.*: ...خمس السطوح' مخمس الا ضلاع؛ ...نچ اطراف والی شے یا شکل -
*quinquelobate* : ...نباتیات ) پنج گوشہ ؛ پنج ورقہ ؛ ...نج فلقہ -
*quinquepartite* : ...نچ حصوں یا اجزا پر مشتمل ؛ ...سہ ؛ مخمس الا جزا -
*quinquereme* : ...نچ طبقہ ( کشتی جس میں پانچ ...رچے ہوتے تھے ) -
*quinquevalvular* : ...س ( چیز ) جس میں پانچ پردے ...وں ؛ پنج غلاف -
*quinquifid* : ...نچ ٹکڑوں میں پھٹا ہوا ؛ پنج پارہ -
*quinquivalent* : ...کترن با لخمسہ ؛ پنج گرفتی یا پنج گرفتا -

**Quinquina**, *n.*: ایک قسم کا درخت ) کلکینا ' جس کی چھال سے ...ن اور اسی قسم کے دوسرے بخار روکنے والے جوہر نکلتے ہیں -

**Quinsy**, *n.*: ...خناق -

**quinsied**, *a.*: ...م خناق میں مبتلا -

**Quint**, *n.*: (۱) (موسیقی میں) پنجم؛ پانچپا ( پانچواں ٹھیکہ )؛ ... باجے میں ) سر کا ٹھیراؤ جو معمولی سے ۱/۵ زیادہ ہوتا ہے - (۲) ( تاش ) ایک رنگ کے پانچ مسلسل پتے ؛ خمسۂ ...تدا ولہ ؛ پچ کڑی -

*q. major* : ...کا سے دھلے تک ( تاش کے پتے ) ؛ خمسۂ اعلیٰ -
*q. minor* : ...دم سے ستے تک ( تاش کے پتے ) ؛ خمسۂ ادنیٰ -

**Quintain**, *n.*: (۱) ( تاریخ ) ستون ' بورا یا تودہ جسے نیزے ... چھیدتے تھے - (۲) نیزہ بازی ( اس قسم کے ...تون وغیرہ پر ) -

**Quintal**, *kin-*, *n.* : (۱) ایک سو پونڈ کا وزن - (۲) ایک سو بارہ ...ونڈ کا وزن یا ایک ہنڈ ر ویٹ - (۳) ۱۰۰ کیلو گرام- (۴) (عربی)

قنطار ؛ سوامنا ؛ $1\frac{1}{4}$ من -

**Quintan**, *a. & n.* : چوتھیا (بخار) ؛ وہ (بخار) جس کا دورہ ہر چوتھے یا پانچویں دن لرزہ کے ساتھ ھوتا ھے -

**Quinte**, *n.* : تلوار یا پھکیتی کا پانچواں ھاتھ ؛ پانچویں چوٹ یا ھول -

**Quintessence**, *n.* : (۱) (قدیم فلسفہ) عنصر خامسہ ' جس سے خیال کیا جاتا تھا کہ تمام اجسام فلکی بنے ھیں اور جو ھر چیز میں موجود ھے - (۲) ست ؛ خلاصہ ؛ جوھر ؛ عطر عطیر ؛ روح (جو قدرتی یا مصنوعی ذرائع سے کسی مادی شے سے حاصل یا فراھم کی جائے) - (۳) (غیر مادی چیز یا کسی وصف یا کسی گروہ کے اوصاف کا) نمونۂ کامل ؛ مظہر اتم ؛ انتخاب ؛ زبدہ ؛ لب لباب -

**quintessential**, *a.* : اثیری ؛ آکاسی ؛ جوھرساں ؛ منتخب ؛ چیدہ ؛ برگزیدہ ؛ نمونے کا -

**Quintet (te)**, *n.* : (۱) پنچ آھنگ ؛ مخمس اللحن ؛ پنچ ساز ؛ پانچ آوازوں یا سازوں کے لئے کوئی راگ - (۲) پچوکی ؛ پانچ گانے والوں کا طائفہ -

**Quintillion**, *n.* : سنکھ در سنکھ ؛ اکائی کی تیسویں قوت ؛ وہ عدد جو ایک پر تیس صفر لگاکر ظاھر کیا جائے -

**Quintuple**, *a. & n. & v.t. & i.* : (۱) (فعل) پچ گنا کرنا ؛ پانچ سے ضرب دینا - (۲) (اسم) پانچ گنا ؛ پنچ گونہ (باقی مرکبات کے لئے دیکھو quadruple) -

**quintuply**, *adv.* : پانچ گنا کرکے -

**quintuplet**, *n.* : پنچ گانی ' پانچ چیزوں کا ایک میل جیسے پانچ بچے جو ایک دفعہ میں پیدا ھوں ؛ توام پنچگانی ؛ پانچ آدمیوں کے سوار ھونے کی بائسیکل (پنچ سواری) وغیرہ -

**quintuplicate**, *a. & n.* : ایک ھی چیز پانچ دفعہ ؛ پانچ ایسی چیزوں یا حصوں پر مشتمل جو یکساں ھوں ؛ مخمس ؛ پنچ حصہ ؛ پنچ پرتہ -

**quintuplication**, *n.* : پچ گنائی ؛ تخمیس -

**Quintus** : دیکھو Primus -

**Quip**, *n.* : (۱) طعنہ ؛ طنزیہ جملہ ؛ فقرہ (جو کسی پر چست کیا جائے) ؛ (کسی پر) زبانی چوٹ - (۲) گول بات ؛ ایہام ؛ ضلع ؛ جگت -

***Quipu***, *n.* : خط گرہ ؛ خط گوئی پو ؛ ملک پیرو کا قدیم طریقہ جو بجائے تحریر کے کام میں لایا جاتا تھا یعنی مختلف رنگوں کے ڈوروں میں گرہ دے کر اظہار مطلب کے لئے اشارات استعمال کرنا -

**Quire**, *n.* : (۱) دستۂ (کاغذ) ؛ جزو ؛ ۲۴ تختوں کا مجموعہ یا گڈی - (۲) جو ورقہ (جس میں آٹھ صفحے ھوں) - (۳) اوراق ؛ کاغذ (کسی تعداد کا مجموعہ جو قلمی کتاب میں ایک کے اندر ایک لگے ھوں) -

*in qq.* : اوراق ؛ دستہ ؛ اجزا (جو غیر مجلد یا بے سلے ھوں) -

**Quire**, *n. & v.t. & i.* : دیکھو choir -

**Quirinal**, *n.* : حکومت یا دربار اطالیہ ؛ کوئی رى نل (اطالیہ کے بادشاہ کے محل کا نام) -

**Quirk**, *n.* : (۱) فقرہ بازی ؛ پھبتی ؛ طعن ؛ چوٹ - (۲) (لفظوں کا) ھیر پھیر ؛ سخن سازی ؛ حیلہ حوالہ - (۳) عجیب وضع یا طرز عمل جس میں کوئی چالاکی مضمر ھو ؛ چال ؛ حکمت ؛ استادی - (۴) (خطاطی یا نقشہ کشی میں) مروڑی ' پیچ و خم ؛ نیز (کوئی نمایاں) کشش ' مد یا مرکز وغیرہ - (۵) (فن عمارت) وہ کھوکھلی جگہ جو عمارت کے گولے کے ماھی پشت حصے اور سر بند یا کتان کے درمیان ھوتی ھے ؛ محراب کا کتاو ؛ کٹوری -

**Quit**, *pred. a.* : (۱) (قدیم) بری الذمہ ؛ پاک ؛ مبرا ؛ آزاد ؛ چھٹکارا پایا ھوا - (۲) چھٹکارا پانے والا ؛ مخلصی یافتہ مثالیں : -

*the other can go q.* : (متروک) باقی لوگ آزادی سے جا سکتے ھیں -

*was q. for a ducking* : بس چند غوطوں ھی پر گزری ؛ چند غوطوں کے بعد بچ گیا -

*was glad to be q. of the trouble* : پریشانی سے چھٹکارا پاکر خوش ھوا -

*quit claim* : (۱) حق سے دست برداری ؛ لادعوی - (۲) (فعل) حق یا مطالبے سے دست بردار ھونا ؛ (کسی چیز سے) دست کش ھونا ؛ (کسی چیز کو) چھوڑ دینا -

*quit-rent* : بدل خدمت ؛ زراستثنی جو معافی دار یا کاشتکار خدمت سے مستثنی کئے جانے کے عوض ادا کرے -

**Quit**, *v.t.* (*quitted*, rarely *quit*) : (۱) کسی چیز سے پیچھا چھڑانا (قدیم و متروک) - (۲) اچھا طرز عمل اختیار کرنا ؛ اچھی طرح سے عہدہ برآ ھونا - (۳) چھوڑ دینا ؛ دست بردار ھونا ' دست کش ھونا ؛ کنارہ کش ھونا ؛ (کسی چیز یا بات سے) ھاتھ اٹھا لینا - (۴) چلا جانا ' رخصت ھونا ' روانہ ھو جانا (کسی جگہ یا کسی شخص کے پاس سے) - (۵) (کرایہ دار کا) مکان چھوڑ دینا ؛ خالی کر دینا - (۶) (شاعری) بدلہ دینا ؛ حق ادا کرنا ؛ نعم البدل دینا ؛ احسان اتار دینا ؛ حساب بیباق کر دینا مثلاً : -

*q. you like men* : (قدیم) مردوں کا طریقہ اختیار کرو -

*q. hold of* : قبضہ چھوڑ دینا ؛ گرفت ڈھیلی کر دینا -

*q. office* : عہدہ یا منصب چھوڑ دینا -

*quitted Paris at midnight* : نیم شب کو پیرس سے روانہ ھوگیا -

*quitted him in anger* : غصے میں اس کے پاس سے چلا آیا -

*give notice to q.* : مکان خالی کر دینے کی اطلاع دے دینا -

*death quits all scores* : موت سب حسابات پاک کر دیتی ھے (طے کر دیتی ھے) -

***Qui tam***, *n.* : (قانون) مخبر کی طرف سے دعوی ؛ مخبری (جو عدالت میں کی جائے) -

**Quitch**, *n.* (also *q.* -*grass*) : = couch-grass

**Quite**, *adv.* : (۱) بالکل ؛ کلیتاً ؛ سراسر ؛ پورے معنوں میں ؛ یقیناً ؛ ضرور - (۲) خاصی طرح ؛ تقریباً ؛ فی الجملہ ' بخوبی جیسے : -

*q. covers it* : اس پر بخوبی حاوی ھے -

*was q. by myself* : میں بالکل تنہا تھا -

*q. other* : بہت مختلف ؛ بالکل دوسرا -

*q. a disappointment* : تقریباً بالکل مایوسی -

*q. a good thing* : خاصی اچھی چیز (بات) -

*I q. like him* : میں فی الجملہ اس کو پسند کرتا ھوں -

*is q. too delightful* : اتنا خوشگوار ھے کہ بیان نہیں ھوسکتا

*is q. the thing* : بالکل مطابق رسم و رواج ھے ؛ وضعدار ھے -

*not q. proper* : تقریباً نا مناسب ؛ فی الجملہ نا مناسب -

*q. so* : (غیر صحیح .q) بالکل ایسا هی ؛ ٹهیک؛ درست؛ ( اس بات یا امر کی) صحت یا سچائی تسلیم -

**Quits**, *pred. a.* : برابر ( سرابر ) ؛ عوض معوض ؛ مساوی ؛ ( بدلے میں ) پورا -

*cry q.* : یہ اقرار کرنا کہ معاملہ ختم هوگیا ( جهگڑا آگے نہ بڑهایا جاے گا ) -

*now we are q.* : اب هم برابر هو گئے ؛ همارا حساب صاف هو گیا ؛ معاملہ ختم هو گیا -

*will be q. with him yet* : ابهی تو اس سے عوض لینا هے ( حساب صاف کرنا هے ) -

**Quittance**, *n.* : ( ۱ ) ( شاعری ' متروک ) ( کسی چیز سے ) چهٹکارا - ( ۲ ) اقرار یا رسید ادائی ؛ بهر پائی - ( ۳ ) جزا ؛ مکافات ؛ پاداش ؛ عوض ؛ سزا ؛ انتقام - ( ۴ ) نار غضبی -

*omittance is no q.* : اگر مطالبہ نہ کیا جاے تو بهی قرضے کی بهر پائی نہیں مانی جاے گی -

**Quiver**, *n.* : ترکش ؛ جعبہ ؛ تیر دان -

*have an arrow shaft, left in one's q.* : کسی کے ترکش میں ایک تیر کا باقی هونا ' یعنی بالکل مایوسی نہ هونا بلکہ کسی ذریعۂ ( کار براری ) کا باقی رهنا -

*q. full of children* : بڑا خاندان جس میں بہت سے بچے هوں؛ بہت سے بچے -

**quiverful**, *n.* : (۱) بقدر ایک ترکش کے؛ اتنے کہ ایک ترکش میں بهر جائیں؛ ترکش بهر - (۲) (مزاحاً) خاندان جس میں بہت سے بچے هوں -

**Quiver**, *v. i. & t., & n.* : ( ۱ ) کانپنا ؛ تهر تهرانا ؛ لرزنا ؛ هلکی مگر تیز حرکت هونا ( شخص ' پتے' آواز ' روشنی وغیرہ کی ) - ( ۲ ) ( پرند خصوصاً چکور وغیرہ کا پروں کو ) تهر تهرانا- ( ۳ ) ( اسم ) لرز ؛ کپکپی ؛ ارتعاش -

*q. with emotion* : جذبے ( کی حالت میں ) کانپنا -

*q. in the wind* : تیز هوا میں هلنا ' تهر تهرانا -

**quiveringly**, *adv.* : کانپتے هوے ؛ لرزتے هوے ؛ کانپتی هوئی آواز میں -

*Qui vive, on the q. v.* : - چوکس؛ هوشیار ؛ خبر دار ؛گوش بر آواز

**Quixote**, *n.* : (۱)منصوبہ باز؛ منصوبچی؛ بڑے بڑے مگر نا قابل عمل منصوبے باندهنے والا ؛ بلند پرواز ؛ خیال بند ؛ موهوم پسند - (۲) ایسا شخص جو اپنی عزت و آبرو یا وفا داری اور محبت کے مقابلے میں اپنے مادی مفاد کی پروا نہ کرتا هو ؛ من چلا ؛ ( بات کا ) دهنی ؛ دهن کا پکا ؛ بگڑے دل -

**quixotic**, *a.* : ( شخص ) منصوبہ باز ؛ خیالی باتوں کے لئے بہت خوشی کے ساتهہ کوشش کرنے والا -

**quixotically**, *adv.* : - متعلق فعل مذکورۂ بالامعنوں میں

**quixotism, quixotry**, *nn.* : اسماء مذکورۂ بالا معنوں میں -

**quixotize**, *v. t. & i.* : ( فعل ) منصوبہ بازی کرنا ؛ خیالی منصوبے بنانا یا ( کسی بات کو ) خیالی ، منصوبہ کر دینا ؛ موهوم بنا دینا -

**Quiz**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( شاذ ) نرالا ؛ عجیب شخص ؛ مضحک صورت -( ۲ ) دلگی باز؛ ٹهٹولیا ؛ هزال ؛ مسخرا - ( ۳ ) دلگی ؛ تضحیک ؛ تمسخر ؛ نقالی جو دوسرے کے انوکهے پن کا پردہ فاش کرنے یا نقل اتارنے کے لئے کی جاے- (۴)(شاذ) (فعل)کسی شخص کی یا اس کی باتوں کی هنسی اڑانا ؛ نقل نکالنا ؛ استهزا کے انداز سے دیکهنا - ( ۵ ) بهانپنا ؛ آنکهہ پر عینک لگا کر دیکهنا ؛ تاکنا - تمسخر انگیز ؛ مضحک ؛ انوکها ؛ طرفہ -

**quizzical**, *a.* : تمسخر انگیز ؛ مضحک ؛ انوکها ؛ طرفہ -

**quizzically**, *adv.* : انوکهے انداز میں ؛ تمسخر انگیز طریقے پر -

**quizzable**, *a.* : هنسی کے قابل ؛ مضحک -

**quizzingly**, *adv.* : مضحکانہ ؛ تمسخر کرتے هوے -

*Quoad, prep.* : بہ نظر ؛ بلحاظ ؛ بہ نسبت -

*q. hoc* : بہ نظر اس کے ؛ نظر بر آں -

**Quod**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( بازاری اصطلاح ) قید خانہ - ( ۲ ) ( فعل ) قید کرنا -

*in, out of, q.* : قید خانے کے اندر' باهر -

*Quod*, ( abbr. Q. ) : ( وہ شے ) جو کہ ؛ ما ؛ لاطینی [ ضمیر بیانیہ جو بعض لاطینی جملوں میں آتی هے [ خصوصاً جیسے Q. E. D. جو کہ ثابت کرنا تها یا بتانا تها ( یہ علم هندسہ کے سوا عام استعمال میں بهی رائج هے ) ؛ علم هندسہ کے سوالات حل کرنے میں بطور علامت کہتے یا لکهتے هیں ( Q. E. I. جس کو حاصل کرنا تها ؛ Q. E. F. جو بنانا یا کرنا تها ) ) ] -

*quod vide*: (مخفف (q. v.) ' ملاحظہ هو '' (کسی دوسری کتاب کا حوالہ دینے کے لئے لکهتے هیں ) -

**Quoin**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( عمارت کا ) زاویۂ بیرونی ؛ کنارہ ؛ وہ اینٹ یا پتهر جو زاویہ بناتا هو ؛ نکڑ کا پتهر ؛ نکڑ ؛ بهوڑا - (۲) کمرے کے اندر کا گوشہ ؛ کُونہ ؛ کونا- ( ۳ ) ( چهاپے کے ٹائپ کو چوکهٹے میں بند کرنے کے لئے یا بندوق کی سطح اونچی کرنے کے لئے یا بندوق کی نال کو سیدها کرنے کے لئے ) ایک کهٹکا یا میخ' فانہ ' چانپ - ( ۴ ) ( فعل ) چانپ یا فانہ لگا کر جمانا یا کهڑا کرانا ( کسی چیز کو ) -

**quoining**, *n.* : نکڑ یا کونے کی چنائی ؛ تسفین -

**Quoit**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) چکتی ؛ چانپ - ( ۲ ) نشانہ باز کے لئے لوهے کا چکر ؛ مطلہ - ( ۳ ) پتلے اور چپٹے کنارے کا بهاری لوهے کا چهلا یا حلقہ جو کهیل میں پهینکتے اور کهونٹی میں پهناتے هیں - ( ۴ ) ( فعل ) ( شاذ ) چهلا پهینکنا ( جیسے چهلے کے کهیل میں پهینک کر کهونٹی میں پهناتے هیں ) -

**Quondam**, *a.* : سابقہ ؛ گزشتہ ؛ وہ جو پہلے ایک خاص نوعیت رکهتا تها (جیسے *a q. friend of mine* میرا سابقہ دوست جو اب دوست نہیں رها ) -

**Quorum**, *n.* : نصاب ؛ ( مجلس یا انجمن وغیرہ کے ) ارکان کی وہ تعداد جن کی موجودگی کے بغیر جلسہ یا انجمن کی کوئی کارروائی جائز اور موثر نہیں هوسکتی -

**Quota**, *n.* : حصہ ' حصہ رسد جس کو کوئی فرد واحد یا کوئی جماعت ادا کرنے پر مجبور یا پانے کی مستحق هو -

**Quotation**, *n.* : (۱) اقتباس ؛ (۲) - Quadrat = ( طباعت ) حوالہ؛ فقرہ یا عبارت کا وہ ٹکڑا جس کا حوالہ دیا گیا هو یا جس کو نقل کیا گیا هو - ( ۳ ) شرح ؛ نرخ ؛ سامان تجارت کی جاریہ قیمتیں -

*q.-marks* : علامت اقتباس ؛ واوین ؛ واوین جو منقولہ جملے یا قول کے دونوں طرف لگا دیتے ھیں -

**Quotative,** *a.* : (۱) اقتباسی (متعلق بہ اقتباس یا حوالہ) - (۲) وہ شخص جس کو حوالہ دینے کی عادت ہو ؛ اقتباس پسند-

**Quote,** *v. t. & n.* : (۱) (کسی کتاب یا مصنف کا) حوالہ دینا یا اس سے رجوع کرنا - (۲) (کسی کتاب یا مصنف) کے فقرات یا عبارت کے ٹکڑوں کو دھرانا یا نقل کرنا ؛ اقتباس کرنا ؛ قول پیش کرنا ؛ استناد کرنا - (۳) نرخ یا شرح رقم کرنا (عموماً اعداد میں)؛ نرخ بتانا - (۴) (روز مرہ) (اسم) فقرۂ منقولہ ؛ اقتباس ؛ استناد - (۵) حوالے کے نشانات ، واوین (عموماً جمع کے صیغے میں)-

**quotable, quoteworthy,** *a.a.* : حوالہ دینے کے قابل (عبارت یا تقریر وغیرہ)؛ استناد پذیر ؛ لائق اقتباس -

**Quoth,** *v. t. 1st. & 3rd pers. past indic.* : کہا ؛ بولا (وہ ، میں یا کبھی کبھی ہم) -

*quotha* : (کسی قول) forsooth = (متروک لغوی معنی وہ بولا) کو حقارتاً دھراتے یا نقل کرتے ہوئے اس لفظ کو استعمال کرتے ھیں)

**Quotidian** *a. & n.* : (۱) یومیہ ؛ ہر روزہ - (۲) پا سال ؛ پیش پا افتادہ

*q. fever, ague* : تپ مواظبہ ؛ حمائے یومی -

**Quotient,** *n.* : حاصل قسمت ؛ خارج قسمت ؛ جو رقم کو دوسری رقم سے (یا عدد کو دوسرے عدد سے) تقسیم کرنے کے بعد حاصل ہو -

# R

**R.** (pl. *R's R's,*) : انگریزی حروف تہجی کا اٹھارواں حرف -

*The r.months,* ( r ) سال کے وہ مہینے جن کے نام میں حرف آتا ھے ؛ یعنی ستمبر تا اپریل ؛ اس زمانے میں کستورا مچھلی ( oyster ) پکڑی جاتی ھے -

*the three Rs.* : مکتب کی تعلیم ، نوشت و خواند ، اور حساب - [ *reading, (w)riting, (a)rithmetic* ]

**Rabbet,** *n. & v. t.* : (۱) لمبی چول ؛ سال ؛ لمبا خانہ ؛ گھر ؛ کٹاؤ جس میں تختے وغیرہ کا سرا بٹھایا جاتا ھے - (۲) (چوب) باز گردان (لچک دار شہتیری جو ہتوڑے کو چوٹ لگا کے اٹھنے میں مدد دیتی ھے) - (۳) (لکڑی کی کسی چیز میں) لمبی چول یا لمبا کٹاؤ بنانا ؛ چوکھٹا جمانا ؛ سالنا ؛ چول بٹھانا -

**Rabbi,** *n.* : حبر ؛ ربی ؛ ربانی ؛ یہودیوں کا فقیہ یا عالم -

*Chief R.* : صدر ربی (برطانیہ میں یہودیوں کا) -

**Rabbin,** *n.* : حبر ؛ ربی ؛ ربانی -

*the rr.* : یہودیوں کے (خصوصاً دوسری صدی سے تیرہویں صدی عیسوی تک کے) فقہائے خاص -

**rabbinate,** *n.* : عہدۂ ربانویت ؛ منصب ربی

**rabbinical,** *a.* : ربانوی -

**rabbinically,** *adv.* : ربانوی طرز میں ؛ ربیوں کی طرح -

**rabbinism,** *n.* : ربانویت -

**rabbinist,** *n.* : حامئی ربانویت -

**Rabbit,** *n. & v. i.* : (۱) خرگوش ؛ ارنب - (۲) (عامیانہ) کمزور کھلاڑی یا شخص - (۳) خرگوش مارنا ؛ خرگوش کا شکار کرنا-

*r. -hutch* : خرگوش رکھنے کا ڈربا -

*r. -warren* : = Warren

*Welsh r.* : دیکھو Welsh -

**rabbity,** *a.* : ارنبی ؛ خرگوش ساں ؛ خرگوش آسا ، خرگوشی ؛ جہاں خرگوش بہت ہوں -

**Rabbit,** *v. t., Odd r. him &c.* : (سوقیانہ) (ایک طرح کی بددعا) اس کا ستیاناس ہو -

**Rabble,** *n.* : (۱) بے ترتیب مجمع ؛ بھیڑ ؛ انبوہ ؛ بھیڑ یا دھسان مجمع ؛ گنرردل - (۲) کمینوں کی ٹولی - (۳) عوام رذیلوں کا طبقہ ؛ اراذل و انفار -

**Rabble,** *n.* : لوہے کی چھڑ ؛ کانٹا جس سے پگھلتی ہوئی دھات کو ہلاتے ھیں-

**Rabblement,** *n.* : (شاذ) مجمع عوام ؛ طوفان بے تمیزی ؛ ہنگامہ ؛ شور و شغب -

**Rabelaisian, -aesian,** *a. & n.* : (۱) رابلوی ؛ (اسلوب یا طرز تحریر) جس میں خیال آرائی اور لفاظی کا زور" اور عامیانہ" قسم کی ظرافت پائی جاتی ھے ؛ بوستاں خیالی - (۲) رابلے پرست ؛ معتقد رابلے (فرانسیسی مزاحیہ نویس رابلے ( Rabelais ) کا معترف یا اس کی تصانیف پر عبور رکھنے والا) -

**Rabid,** *a.* : (۱) تند ؛ غضب ناک ؛ شدید (مثلاً *r. hate*) - (۲) سرپھرا ؛ کٹر ؛ اندھا (مثلاً *r. communist*)-(۳) (خصوصاً کتے کے لئے) باولا ؛ دیوانہ - (۴)-سگ گزیدگی یا ہڑک کا یا اس کے متعلق -

**rabidity, rabidness,** *nn.* : کٹر پن ؛ شدت ؛ تشدد ؛ تندی ؛ دیوانگی ؛ ہڑک -

**rabidly,** *adv.* : مجنونانہ ؛ باولے پن سے ؛ شدت سے وغیرہ -

**Rabies ,** *n.* : جنون سگ گزیدگی ؛ ہڑک

**Race,** *n.* : (۱) رو ؛ زور کا دھارا ؛ تیز بہاو (سمندر یا ندی کا) (مثلاً *a tide-race*) - (۲) دور (چاند سورج یا زندگی کا) - (۳) نالی ؛ چکر (جس پر گرگھے کی نال دوڑتی ھے) - (۴) دوڑ؛ مسابقت (گھوڑوں، آدمیوں وغیرہ کی) ؛ سباق ؛ (جمع) گھڑدوڑ -

*r. ball* : دوڑ کا ناچ (جو دوڑ کے سلسلے میں ناچتے ھیں) -

*r. -card* : سباق نامہ (جس میں دوڑ کے اوقات وغیرہ لکھے ہوتے ھیں) -

*racecourse* : دوڑ کا چکر ؛ حلقۂ سباق ؛ میدان -

*racehorse* : دوڑ کا گھوڑا ؛ اسپ میدان ؛ جواد -

*r. -meeting* : (گھڑ دوڑ میں) اجلاس گھڑ دوڑ ؛ وہ موقع جب لوگ گھڑ دوڑ دیکھنے کے لئے اکھٹے ہوں -

**Race,** *v. i. & t.* : (۱) ( *r. with* ) دوڑ میں مقابلہ کرنا ؛ آگے بڑھنے کی سعی یا مسابقت کرنا - (۲) گھڑ دوڑ میں گھوڑے دوڑانا - (۳) دوڑنا ؛ بھاگنا - (۴) (پہیے وغیرہ کا) پانی کے باہر چکر کھاتے ہوئے نکلنا - (۵) (گھوڑا وغیرہ) دوڑانا ؛ بھگانا - (۶) گھڑ دوڑ کے پھیر میں لٹا دینا ؛ اڑا دینا (روپیہ ، دولت) -

*a racing man* : گھڑ دوڑ کا شائق -

**Race,** *n.* : (۱) نسل ؛ خاندان ؛ قبیلہ ؛ قسم ؛ جنس - (۲) نسب ؛ نژاد - (۳) طبقہ ؛ جماعت -

**Race,** *n.* : جڑ ؛ بیخ (خصوصاً ادرک کی) -

**Raceme,** *n.* : عنبیا ؛ پھل گچھا ؛ دستۂ گل ؛ عنقود ؛ خوشہ -

**racemose,** *a.* : (نباتیات ، تشریح) عنقودی ؛ خوشہ دار ، عنبیائی (مثلاً *the pancreas is a. r. gland*) -

**Racer,** *n.* : (۱) دوڑنے والا وغیرہ - (۲) (خصوصاً) دوڑ کا گھوڑا ،

دوڑ کی کشتی وغیرہ -

**Rachis, rha-,** *n.* ( pl.-*ides* ) : (١) نقری گھاس وغیرہ کا تنہ جس میں تھوڑے تھوڑے فاصلے سے پھول کے ڈنٹھل هوں ؛ پھول ڈنڈی - (٢) مرکب پتی کا ڈنٹھل جس میں چھوٹی چھوٹی پتیاں لگی هوں ؛ پت ڈنڈی - ( ٣ ) عمود نقری ؛ ریڑھ کی هڈی - (٤) رگ نخاعی - (٥) پر ڈنڈی ( خصوصاً وہ حصہ جس میں سے روئیں پھوٹتے هیں ) -

**rachi(o)-:** ( سابقہ ) نقری -

**Rachitis,** *n.* : rickets کا علمی نام -

**Racial,** *a.* : نسلی ؛ متعلق بہ نسل -

**racially,** *adv.* : نسلاً ؛ بروے نسل -

**Rack,** *n.* & *v.i.* : (١) هوا میں اڑتے هوے بادل - ( ٢ ) بادلوں کا هوا سے اڑنا - ( ٣ ) تخریب ؛ تباهی ؛ بربادی ( عموماً اس طرح آتا هے *go to r. & run* ) -

**Rack,** *n.* & *v.i.* & *t.* : (١) لکڑی یا دھات کا سلاخدار چارہ دان ؛ چارے کا ٹوکرا یا کٹ گھر - (٢) کٹ گھر ( کھونٹوں ' سلاخوں پٹڑیوں یا خانوں کا چیزوں کے رکھنے کے لئے ) (مثلاً *plate, hat,&c.,-r.*) - (٣) دندانہ دار سلاخ یا پٹڑی ( جس سے پہیا وغیرہ ایک خاص جگہ پر رهتا هے ) - (٤) چارہ دان بھرنا ( گھوڑے کے لئے ) - (٥) گھوڑے کو اس طرح باندھنا کہ اس کا منہ چارہ دان تک پہنچ سکے - (٦) ( کسی چیز کا ) رکھنا یا ٹانگنا ( کٹ گھر وغیرہ پر ) -

*r.-railway* : ریل کی دندانہ دار پٹڑی ( جو پہاڑوں پر ریل کی دونوں پٹڑیوں کے بیچ میں هوتی هے ) -

*r.-wheel:* دندانہ دار پہیا -

**Rack,** *v.t.* & *n.* : (١) شکنجے یا کسی اور آلۂ تعذیب میں کھینچنا - (٢) اذیت دینا ؛ عذاب دینا ؛ تکلیف پہنچانا ( بیماری ' درد وغیرہ کا مثلاً *a racking headache* ) - (٣) جھنجھوڑنا ؛ هلا مارنا ؛ دماغ کاوی کرنا ؛ ( دماغ وغیرہ پر ) بے حد زور ڈالنا ( مثلاً *to r.* one's *brains* ) - (٤) اینٹھنا ؛ نچوڑنا ( اسامی کو روپے کے لئے ) ؛ خون چوس لینا - ( ٥ ) ست کھینچ لینا ( زمین کا کثرت استعمال سے ) - (٦) شکنجہ ؛ آلۂ تعذیب -

*on the r.* : شکنجے میں ؛ عذاب میں -

*r.-rent* : (١) سخت یا انتہائی لگان ؛ کمر توڑنے والی مالگزاری یا کرایہ - (٢) کمر توڑنے والا لگان لگانا ' وصول کرنا -

*r.-renter* : (١) زیر بار یا دبیل اسامی ( جو ایسا سخت لگان ادا کرے ) - ( ٢ ) ظالم زمیندار ' کرایہ دار ( جو ایسا سخت کرایہ وصول کرے ) -

**Rack,** *n.* : منشی عرق ' تاڑی وغیرہ ( خصوصاً *r. punch* )

**Rack,** *n.* & *v. i.* : ( گھوڑے کا ) لنگوری چال ( چلنا ) ؛ میٹھی پوی ( چلنا ) جس میں گھوڑا دونوں پاؤں اٹھا اٹھا کے چلتا هے اور کبھی کبھی چاروں پاؤں اٹھ جاتے هیں -

**Rack,** *v. t.* : (اکثر *r off*) شراب نچوڑنا ( تلچھٹ سے ) -

**Racket, racquet,** *n.* : ( ١ ) ( ٹینس وغیرہ کا ) بلا - (٢) ( جمع ) گیند بلا ( جو چار دیواری میں پالا بنا کے دو یا چار کھلاڑی بلوں سے کھیلتے هیں ) - (٣) برف موزہ ( برف میں پہننے کا جوتا جو بلے کی شکل میں هوتا هے ) -

*r.-ball* : کاگ کی چمڑا منڈھی سخت گیند ؛ گوئے چرمی -

*r.-press* : شکنجہ جس میں بلے کو کس کر رکھ دیتے هیں کہ اس میں بل وغیرہ آنے نہ پائے -

*r.-tail* : گول دمے ( چھوٹے پرندے ) -

**Racket,** *n.* & *v.i.* : (١) غل غپاڑا ؛ شور و شغب ؛ هنگامہ ؛ (مثلاً *to kick up, make, a r.*) هاوهو ؛ گھما گھمی ؛ چہل پہل ؛ رنگ رلیاں ؛ سرمستی - (٣) (عامیانہ) چال ؛ ترکیب ؛ تدبیر ؛ جگت - (٤) ( عامیانہ ) پیشہ ؛ کام - (٥) بلا ؛ آفت ؛ سخت آزمائش ( جیسے *stand the r.* سخت آزمائش میں پورا اترنا ' کئے کو نبھانا ' اخراجات ادا کرنا ' ذمہ دار هونا ) - (٦) (عموماً *r. about*) مزے اڑانا ؛ عیش منانا ؛ رنگ رلیاں منانا - (٧) شور مچاتے هوے چلنا پھرنا -

**racketly,** *adv.* : هنگامہ خیز ؛ پر شور ؛ و مثلہا -

*Raconteur,n.*(fem. *-euse*) : داستان گو ؛ محاضرہ گو ؛ لطیفہ گو -

**Rac(c) oon,** *n.* : خر سک ؛ امریکی ریچھ ؛ الغی فین -

**Racy,** *a.* : (١) اعلی درجے کا ؛ خالص ؛ اصلی - (٢) لطیف ؛ پاکیزہ ؛ چوکھا ؛ چاشنی دار - سادہ اور دل نشین ؛ پر زور ؛ جیتا جاگتا : چٹ پٹا -

*r. of the soil* :

**racily,** *adv.* : چٹ پٹے انداز سے ؛ چوکھے پن سے وغیرہ -

**raciness,** *n.* : لطافت : چوکھا پن ؛ چٹ پٹا پن -

**Rad,** *n.* : دیکھو Radical معنی نمبر ١٣ -

**Raddle,** *n.* & *v. t.* : (١) ایک قسم کی سرخ لوھا ملی مٹی - ( ٢ ) اس مٹی سے رنگنا ؛ لال غازہ ملنا : لال رنگ کی تہ دینا -

**Radial,** *a.* & *n.* : (١) شعاعی ؛ کرنی - (٢) نصف قطرنما ؛ نصف قطری - (٣) جو شعاعوں کے یا نصف قطر کے خطوں کی مثال مرتب کیا جائے ؛ شعاعی ترتیب کا - (٤) اروں والا ؛ جس میں ارے یا مرکز سے محیط تک ڈنڈے لگے هوے هوں - ( ٥ ) مرکز خاستہ خطوط کا ؛ گستردہ خطوط کا - ( ٦ ) شعاعی ' مرکز خاستہ ' گستردہ ( خطوط جو مرکز سے باھر کی طرف پھیلیں ) - (٧) ریڈیم کا ؛ ریڈیمی - (٨) نعیری ؛ ساعدی هتی کا (جیسے *r. nerve, r. artery*)

*r. axle* : ارے دھری -

**radialized,** *a.* : شعاعی ساخت کا ؛ شعاعی ساختہ -

**radialization,** *n.* : شعاعی بنانا -

**radially,** *adv.* : نصف قطر کی صورت میں ؛ شعاعی ترتیب سے ؛ گستردہ خطوط کی صورت میں -

**Radian,** *n.* : ( ریاضی ) زاویۂ قوس نیم قطری ؛ ( زاویہ ) نیم قطری ( دائرے کے مرکز پر وہ زاویہ جس کے ضلعے دائرے میں سے ایک قوس نیم قطر کے برابر کاٹتے هوں ) -

**Radiant,** *a.* & *n.* : (١) چمکتا دمکتا ؛ تابندہ ؛ منور ؛ نور افشاں ؛ درخشاں ؛ ضیابار - (٢) فروزاں ؛ شعاع افگن ؛ ضوفشاں ؛ گرم تاب ( حرارت وغیرہ ) - (٣) ( نباتات وغیرہ ) شعاعی ؛ کرنوں کی طرح پھوٹنے یا پھیلنے والا - ( ٤ ) مرکز شعاع ؛ مرکز حرارت - (٥) (هیئت) = ( r. point ) -

*r. point* : نقطۂ نورانی ؛ ( هیئت ) شہاب کا بقعۂ نور -

**radiance, radiancy** (rare, *nn.* : چمک دمک ؛ تابندگی ؛ نورفشانی ؛ درخشانی -

**radiantly,** *adv.* : آب و تاب سے ؛ تابندگی سے ؛ بحالت تابندگی -

**Radiate,** *a.* : شعاعی ( ترتیب کا ) ؛ شعاعی وضع کا -

**radiately,** *adv.* : شعاعی ترتیب سے

**Radiate,** *v.i.* & *t.* : (١) چمکنا ؛ چمکانا ؛ کرن ڈالنا ؛ شعاع ڈالنا ؛

نور یا حرارت پھیلانا ؛ ضوافگنی کرنا ( مرکز سے ) - (۲) ( حرارت یا روشنی کا ) شعاعوں میں منتشر ہونا - (۳) مرکز سے منحرف یا منتشر ہونا یا پھیلنا - (۴) منتشر کرنا ؛ پھیلانا ( مثلاً *some people r. happinss aud others r. gloom*) -

**radiation**, *n.* : درخشانی ؛ تابانی ؛ ضوریزی ؛ لمعہ افگنی ؛ شعاع افشانی ؛ ( طبیعیات ) اشعاع -

**radiative** *a.* : درخشاں ؛ تاباں ؛ شعاع فشاں ؛ ضو ریز ؛ (طبیعیات) اشعاعی -

**Radiator**, *n.* : (۱) چمکنے والا ؛ چمکانے والا وغیرہ - (۲) آلۂ حرارت‌زا ؛ گرمالہ (گرم + آلہ) (ج) ؛ گرمتابہ (جس سے کمرے میں حرارت پھیلتی ہے ) - (۳) گرمی کش ؛ حرارت ربا ( موٹر کا انجن ٹھنڈا رکھنے والا آلہ ) -

**Radical**, *a.* & *n.* : (۱) جڑ یا اصل سے متعلق ؛ جڑ کا ؛ اصل کا ؛ مادے کا ؛ اصلی - (۲) بنیادی ؛ اساسی ؛ اصلی ؛ طبعی ؛ فطری - (۳) قطعی ؛ کلی ؛ بنیادی ؛ اساسی ( اصلاح ، علاج وغیرہ ) - (۴) ( سیاسیات ) انتہا پسند ( آزادی اور اصلاح کے بارے میں ) ؛ انتہا پسندانہ - (۵) ( ریاضیات ) جذر کے متعلق ؛ جذری - (۶) ( لغت ) الفاظ کی اصل یا مادے سے متعلق ؛ مادی ؛ اصلی - (۷) ( موسیقی ) طنابی ؛ سرتال سے متعلق - (۸) (نباتیات) بیخی ؛ بیخ برآمدہ - (۹) ( لغت ) اصل ؛ مادہ ؛ جامد ؛ لفظ غیر مشتق - (۱۰) اصل اصول ؛ بنیادی اصول - (۱۱) ( ریاضی ) جذر ؛ علامت جذر - (۱۲) ( کیمیا ) کسی مرکب میں وہ جوہر یا عنصر جو تمام کیمیاوی تغیرات کے بعد باقی رہے ؛ جز و مستقل - (۱۳) (سیاسیات) انتہا پسند ( گروہ کا فرد ) ( بول چال میں rad ) -

*r.-sign* : علامت جذر -

*r.-word* : جامد ؛ لفظ غیر مشتق -

**radicalism**, *n.* : ( سیاسیات ) انتہا پسندی -

**radicalize**, *v. t.* & *i.* : انتہا پسندی کے رنگ میں رنگنا ؛ انتہا پسند بنانا -

**radicalization**, *n.* : انتہا پسندی کے رنگ میں رنگنا یا رنگا جانا ؛ انتہا پسند بننا یا بنانا -

**radically**, *adv.* : اصلاً ؛ قطعاً ؛ بنیادی یا اساسی طور پر وغیرہ -

**R[illegible]icle**, *n.* : (۱) جذیر ؛ پنجیر ؛ جڑی کونپل - (۲) بیخچہ ؛ چھوٹی جڑ - (۳) ( تشریح ) چھوٹا عصب یا شریان -

**radicular**, *a.* : جذیری ؛ چھوٹی جڑ کا ؛ چھوٹے عصب یا شریان کا -

**Radio**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ریڈیو ؛ لاسلکی تار و ٹیلیفون - (۲) ایکس ریز ؛ لاشعاعیں اور اسی قسم کی دوسری شعاعیں - (۳) ان شعاعوں کا استعمال - (۴) لاسلکی تار یا خبر دینا ؛ لاسلکی پیام بھیجنا - (۵) لاشعاعوں سے تصویر کھینچنا ؛ لاشعاعی تصویر کھینچنا - (۶) ریڈیم سے کام لینا ؛ ریڈیم کا اثر ڈالنا -

**Radio-** : سابقۂ ترکیبی بمعنی (۱) شعاع یا ضو ؛ شعاعی ؛ ضیا - (۲) نصف قطر ؛ نیم قطر - (۳) ریڈیم کا - (۴) ضوفشانی تابانی ؛ شعاع زنی کا -

*radio-active* : گرم تاب ؛ تاب کار ؛ شعاع زن ( جس میں گرم تابی سے [illegible] پیما وغیرہ کو متاثر کرنے کی قوت ہو ) -

*radio-activity* : گرم تابی ؛ تاب کاری ؛ شعاع زنی -

*radio-carpal* : کعبری رسغی ( جوڑ ) -

*radiograph* : (۱) دھوپ کا تمازت پیما ؛ ریڈیو فراف - (۲) تصویر شعاعی ؛ نقش شعاعی - (۳) شعاعی تصویر کھینچنا -

*radiography* : شعاعی مصوری ؛ شعاع نگاری -

*radiographic* : شعاعی مصوری کا ؛ شعاع نگاشتہ -

*radiographically* : شعاعی مصوری سے ؛ بطریق شعاع نگاری -

*radiometer* : مقیاس قوت شعاعی ( وہ آلہ جو شعاعی قوت کا میکانکی قوت میں تبدیل ہونا دکھاتا ہے ) -

*radiophony* : صوت شعاعی ؛ شعاعی آواز ( شعاع یا حرارت سے آواز کا پیدا ہونا ) -

*radioscopy* : شعاعی مشاہدہ -

*radio-telegram* : لاسلکی پیام -

**Radish**, *n.* : ( ولایتی ) مولی -

**Radium**, *n.* : ریڈیم ( دھات ) ؛ شعاعیلہ -

**Radius**, *n.* (pl. *-ii*) : (۱) ( تشریح ) کعبرہ ؛ کلائی ہاڑ ؛ ساعد استخوان - (۲) ( ہندسہ ) نصف قطر ؛ نیم قطر ( دائرے وغیرہ کا ) - (۳) گستردہ خط ؛ مرکز خاستہ خط ؛ پہیے کا دھرا یا اس قسم کی کوئی اور چیز - (۴) حلقہ ؛ دائرہ ( مثلاً *there are seven mosques within a radius of two miles from my house* ) - (۵) ( نباتیات ) کنارۂ گل ؛ گل کنگرہ (ج) ؛ ( خوشۂ گل کی ) پھول ڈنڈی -

*r. vector* : ( ہیئت ) قطر حامل ؛ خط المرکز ( جو سورج یا سیارے سے کسی تابع کے مدار تک کھینچا جائے ) -

*the four-mile r.* : لندن میں بلدیے کا وہ حلقہ جس کا مرکز چیرنگ کراس (Charing Cross) ہے -

**Radix**, *n.* (pl. *-ices*) : (۱) (ریاضی) عدد اصلی ؛ عدد بنیادی (مثلاً *the r. of decimal numeration is ten*) (۲) ماخذ ؛ مصدر ؛ اصل -

**Raff** : دیکھو Riff-Raff -

**Raffaelesque** : دیکھو Raphaelesque -

**Raffia**, *n.* : رفیہ ( کھجور کی ایک قسم جو مدغاسکر میں ہوتی ہے ) ؛ رفیہ بان یا سُتلی (جو اس درخت کے پتوں سے بناتے ہیں) -

**Raffish**, *a.* : اوباش ؛ آوارہ ؛ اوباش صورت -

**raffishly**, *adv.* : اوباشانہ -

**raffishness**, *n.* : اوباشی ؛ اوباشوں کی قطع -

**Raffle**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) بیع بالقرعہ ؛ فروخت بذریعۂ قرعہ اندازی - (۲) بیع القرعہ میں شریک ہونا - (۳) قرعہ اندازی کے ذریعے فروخت کرنا -

**Raffle**, *n.* : کوڑا کرکٹ ؛ کاٹ کباڑ ؛ غیر ضروری سامان ؛ کاٹ کھاڑیل ؛ ٹوٹا پھوٹا سامان -

**Raft**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) بیڑا ؛ لٹھوں کا ٹھاٹھ جو کشتی کا کام دیتا ہے - (۲) بہتے ہوئے درخت ، برف وغیرہ - (۳) بیڑے میں لے جانا ؛ بیڑا بنانا (لٹھوں یا پیپوں وغیرہ سے) ؛ بیڑے کو کھینا -

*raftsman* : کھویا ( بیڑے کا ) ؛ بیڑے کو کھینے والا -

**Rafter**, *n.* : لٹھے وغیرہ سے بیڑا بنانے والا -

**Rafter**, *n.* & *v. t.* : p. p. (۱) کڑی ؛ بڑنگا ؛ شہتیری - (۲) ( عموماً میں ) کڑی لگانا ؛ بڑنگا لگانا - (۳) گنتے دار ہل پھیرنا ( بیچ بیچ کی زمین چھوڑ کر ہل چلانا ) -

**Rag**, *n.* : (۱) دھجی ؛ چیتھڑا ؛ چندی ؛ ٹکڑا ؛ پرزہ - (۲) (جمع) پھٹے کپڑے ؛ چیتھڑے - (۳) ( حقارت سے ) جھنڈی ؛ رومال ، اخبار وغیرہ ( کو کہتے ہیں ) ؛ لتا ؛ چیتھڑا ، ردی کاغذ - (۴) ( شاذ )

دندانہ دار چرخا -

*r. -baby* : چندی گڑیا ( پھٹے کپڑوں کی ) -

*r. -bag* : پرزے یا دھجیوں کے رکھنے کا تھیلا ؛ چندی تھیلا -

*r. -bolt* : خار دار آکل یا چٹخنی ( لگانا ) -

*r. fair* : پھٹے پرانے کپڑوں کا میلا یا بازار ؛ گزری جو ھا ؤنڈ اسٹیچ ( Houndsditch ) میں لگتی ھے -

*r. paper* : چیتھڑوں سے بنا ہوا کاغذ -

*ragtag, ragtag & bobtail* : کمینے لوگ ؛ اَنفار ؛ اراذل -

*r. -time* : تنز ؛ دھد ھڑ ؛ بے ڈھنگا ساز -

*r. -wheel* : دندانہ زنجیر دار پہیا -

*ragwort* : ایک درخت جس کی پتیاں دندانیلی اور پھول زرد ہوتے ھیں -

**Rag**, *n.*: سنگ بلاط؛ سلیٹ پتھر ؛ سلیٹ کی پتیاں ( جو چھتیں چھانے کے کام آتی ھیں )-

**Rag**, *v.t. & i. & n.* : (۱) ( عامیانہ) ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ بکنا جھکنا ؛ برا بھلا کہنا - (۲) طعنے دینا ؛ ستانا؛ دق کرنا - (۳) گڑ بڑ مچانا ؛ ( کسی کی چیزیں ) الٹ پلٹ کر دینا ؛ ( ھنسی میں ) غل غپاڑا کرنا - (۴) (عامیانہ) شور ؛ ھنگامہ ؛ گڑ بڑ -

**Ragamuffin**, *n.*: چیتھڑے لگا ؛ پھٹیچر ؛ میلا کچیلا آدمی -

**ragamuffinly**, *a.* : چیتھڑے لگائے ؛ پھٹے حالوں -

**Rage**, *n.* : - (۱) غصے کی جھانجھ ؛ تاؤ ؛ غصہ ؛ غضب ؛ غیظ ؛ طیش - (۲) جذبہ ؛ جوش ؛ شدت ؛ زور ( مثلاً *the rage of the waves, of the wind* ) (۳) بیحد شوق ؛ لت ؛ خبط ( مثلاً *he has a rage for opium, stamps*)- (۴) وہ چیز یا وضع جس کا کچھ دنوں بڑا زور شور ہو ( مثلاً *flying is the* or *all the rage* ) - (۵) ( شاعرانہ ) جذبہ؛ ( پیر یا ولی کا ) روحانی جذب ؛ ( سپاھیانہ ) ولولہ - (۶) گرم جوشی ؛ جوش؛ سر گرمی (مثلاً *"chill penury repressed their noble r."*) -

**Rage**, *v. i. & refl.* : (۱) غصہ ( *r.* or *r. at* or *r. against* ) کرنا ؛ بکنا جھکنا ؛ بگڑنا ؛ چلانا ؛ دڑوکنا - (۲) غضب ناک ہونا - تیزی ، تندی دکھانا ؛ طیش میں آنا ؛ غصے میں بھرا ہونا - (۳) شدت ہونا ؛ زور ہونا ؛ چڑھا ہونا ( مثلاً *fire raged for hours; a raging tempest* ) -

*r. itself out* : ( طوفان کا ) چڑھ کر اترنا ؛ بھڑاس نکل جانا ؛ زور گھٹ جانا -

**ragingly**, *adv.* : متعلق فعل، فعل کے معنوں میں -

**Ragged**, *a.* : (۱) ناھموار ؛ جھبرا ؛ الجھا ہوا ؛ ژولیدہ - (۲) اونچا نیچا ؛ ناہمسطح ؛ کھردرا - (۳) ناقص ؛ ناتراشیدہ ؛ بے ڈھنگا ؛ غیر سلیس ؛ غیر شستہ ؛ ناموزوں ( نظم وغیرہ ) - (۴) شکستہ ؛ بوسیدہ ؛ فرسودہ ( لباس ) - (۵) پھٹے کپڑے پہنے ؛ شکستہ حال ؛ شکستہ لباس -

*r. robin* : ایک سرخ پھول والا جنگلی پودا -

*r. school* : خیراتی مدرسہ ( جہاں غریب بچوں کی مفت تعلیم ہو ) -

**raggedly**, *adv.* : ناھموارانہ و مثلہا -

**raggedness**, *n.* : ناھمواری وغیرہ -

**Ragout**, *n. & v.t.* : (۱) دم پخت سالن (جس میں ترکاری اور بوٹیاں ہوتی ھیں اور مسالہ دار یا چٹ پٹا پکایا جاتا ھے ) - (۲) دم پخت ، چٹ پٹا سالن پکانا ؛ قورمہ پکانا -

**Rahat lakoum**, *n.* : راحت لکم ؛ ایک قسم کی ترکی مٹھائی -

**Raid**, *n. & v.i. & t.* : (۱) دھاوا ؛ تاخت ؛ شورش ؛ چھاپا - (۲) ( پولیس کی ) دوش؛ دوڑ؛ چھاپا - (۳) یورش کرنا ؛ دھاوا کرنا ؛ دوڑ لے جانا ؛ چھاپا مارنا -

**raider**, *n.* : دھاوا کرنے والا ؛ یورش کر وغیرہ -

**Rail**, *n. & v.t. & i.* : (۱) کٹھرا ؛ باڑ ؛ روک - (۲) ( لکڑی یا لوھے کی ) سریا ؛ سلاخ ( جو دروازے کے چوکھٹے میں لگی ھو ) - (۳) ریل کی پٹری ؛ سکتہ الحدید - (۴) کٹھرا لگانا ؛ باڑ لگانا - (۵) پٹری بچھانا ( ریل کی سڑک پر ) - (۶) ریل سے لے جانا ( مال ) ؛ ریل سے سفر کرنا -

*off the rr.* : درھم برھم ؛ بگڑا ہوا ؛ ابتر -

*r.-chair* : قبضہ ، آنکڑا ، پٹری پکڑ ( جس میں ریل کی پٹری ٹھیری رھتی ھے ) -

*rr.* . : ( تمسکات کا بازار ) حصص ریلوے -

*railroad, railway line* : ریل ؛ ریل کی لائن ؛ ریل کی سڑک -

*railway* : (۱) ریل؛ ریل کی پٹری -(۲) ریلوے کمپنی ؛ ریلوے لائن -

**railless**, *a.* : بے پٹری کا -

**railing**, *n.* : باڑ ؛ کٹھرا ؛ جنگلا -

**railwayless**, *a.* : جہاں ریل نہ ھو ؛ بے ریل کا -

**Rail**, *n.* : ریل ؛ بری اور بحری پرندوں کی ایک قسم -

**Rail**, *v.i.* . ( *r. upon* قدیم ؛ *r. at* یا *r. against* ) (۱) عموماً برا بھلا کہنا ؛ گالی دینا؛ لعن طعن کرنا ؛ جھاڑنا ؛ خبر لینا - (۲) شکوہ شکایت کرنا - (۳) سختی سے ملامت کرنا -

**railer**, *n.* : بدزبان؛ طعنہ زن ؛ لعن طعن کرنے والا ؛ برا بھلا کہنے والا ؛ شکوہ شکایت کرنے والا ؛ تضحیک کرنے والا ؛ بد گوئی کرنے والا -

**railing**, *a. & n.* : (۱) ( صفت ) تحقیر آمیز؛ مضحکہ آمیز ؛ ملامت آمیز ، شکوہ شکایت سے پُر - (۲) ( اسم ) لعن طعن ؛ طعنہ زنی ؛ تضحیک ؛ سخت شکایت ؛ سخت ملامت ؛ بد زبانی -

**railingly**, *adv.* : متعلق فعل، فعل کے معنوں میں -

**Raillery**, *n.* : چہل ؛ مذاق ؛ دل لگی ؛ فقرہ بازی ؛ ٹھٹھا -

**Raiment**, *n.* : ( شعر وغیرہ ) لباس ؛ پوشاک ؛ جامہ -

**Rain**, *n.* : (۱) بارش، مینہ - (۲) ( جمع ) جھڑی ؛ مینہ کے جھالے ؛ پھینٹا (۳) ( کسی سیال کی یا باریک ذرات کی ) بوچھاڑ ؛ بارش ؛ جھڑی ؛ تار -

*r.-bird* : برساتی پرند ؛ ( خصوصاً ) کٹھ پھوڑا ؛ ھد ھد -

*r.-box* : بارش نما ( ایک قسم کا صندوق جس سے ناٹک میں بارش کی آواز نکالتے ھیں ) -

*r.-coat* : برساتی ؛ بارانی ( کوٹ یا نوفل ) -

*r.-doctor* : باراں گر ( جادو کے زور سے مینہ برسانے والا ) -

*raindrop* : مینہ کی بوند؛ قطرۂ باراں -

*rainfall* : ( مقدار ) بارش -

*r.-gauge* : باراں پیما -

*r.-glass* : مقیاس الھوا ؛ بادپیما -

*r.-water* : آب باراں ؛ برسا ہوا پانی -

*r. -worm* : کیچوا ؛ خراطین -

*the rr.* : ( گرم ملکوں میں ) برسات کا موسم ؛ باران؛ برشگال -

*the Rr.* : ( بحری اصطلاح ) ارقیانوس بارانی؛ بحر او قیانوس کا بارانی خطہ ( ۴ تا ۱۰ درجۂ عرض البلد شمالی ) -

**rainless,** *a.* : خشک ؛ سوکھا ؛ بے بارش ؛ محروم باراں -

**rainproof, raintight,** *aa.* : مینہ روک -

**Rain,** *v.i & t.* : (۱) مینہ برسنا ؛ بارش ہونا - (۲) ( مجازاً ) جھڑی لگ جانا ؛ تار بندھ جانا : (۳) ( مجازاً ) بوچھاڑ کر دینا ؛ تار باندھ دینا -

*it has rained itself out* : برس کر کھل گیا -

*it never rains but it pours* : جہاں ایک واقعہ ہوا پھر سلسلہ بندھ جاتا ہے -

*it rained blood, frogs, invitations, tracts, &c.* : خون ( وغیرہ ) کی جھڑی لگ گئی ؛ تار بندھ گیا -

*it rains cats and dogs* : موسلا دھار برس رہا ہے ؛ بڑے زور کی بارش ہو رہی ہے -

*rain in* : بوچھاڑ آنا ؛ بارش کا گھر کے اندر تک پہنچ جانا -

**Rainbow,** *n.* : ( ۱ ) قوس و قزح ؛ دھنک ؛ کمان شیطان ؛ رنگین کمان - (۲) ( بطور صفت ) رنگ برنگا ؛ پچرنگا ؛ کثیراللون -

*lunar r.* : چاند دھنک ( جو کبھی کبھی چاند کی شعاعوں سے پیدا ہوتی ہے ) -

*r. trout* : کیلیفورنیا کی ٹراوٹ مچھلی -

*sea r.* : ساگر دھنک ( جو سمندر کے کف میں نظر آتی ہے ) -

*secondary r.* : قوس ثانی ؛ شبیہ کمان ( جو اصلی دھنک کے اندر یا باہر بن جاتی ہے ) -

**Rainy,** *a.* : ( ۱ ) بارش کا ؛ برسات کا ؛ مینہ کا ؛ بارانی ؛ پر باران ؛ سیر باران - ( ۲ ) مینہ بھرا ( بادل وغیرہ ) -

*rainy day* : (مجازاً) مالی احتیاج کا وقت ؛ آڑا وقت -

**rainily,** *adv.* : پر بارانی سے ؛ سیر بارانی سے -

**raininess,** *n.* : مینہ بھرا ہونا ؛ سیر بارانی ؛ پر بارانی -

**Raise,** *v. t.* : ( ۱ ) اٹھانا ؛ اِستادہ کرنا ؛ اٹھا کر کھڑا کرنا ؛ بلند کرنا ( مثلاً *r. the standard of revolt*) - ( ۲ ) ابھارنا ؛ جوش دلانا - ( ۳ ) بنانا ؛ تعمیر کرنا ؛ پیدا یا تیار کرنا ؛ ( فصل وغیرہ ) اگانا ؛ ( نسل کی ) تربیت کرنا ؛ پیدا کرنا - (۴) ( آواز ) نکالنا ؛ ( شور ) مچانا ، بر پا کرنا- ( ۵ ) ( بحث وغیرہ چھڑنے کا باعث ہونا - ( ۶ ) ابھارنا ؛ بیدار کرنا- ( ۷ ) پیش کرنا ؛ اٹھانا ؛ چھیڑنا ( مسئلہ وغیرہ ) ؛ کرنا ( اعتراض ) - ( ۸ ) بلند رتبہ کرنا ؛ سرفراز کرنا ؛ ترقی دینا ؛ بہتر کرنا ؛ معیار بلند کرنا ؛ چڑھانا - ( ۹ ) ( آواز ) بلند کرنا ، تیز کرنا - ( ۱۰ ) ( جہاز رانی) سامنے آنا ؛ نظر آنا (جہاز یا زمین کا) - (۱۱) بڑھانا ؛ زیادہ کرنا سطح بلند کرنا - ( ۱۲ ) جمع یا اکٹھا کرنا ؛ وصول کرنا ؛ اگھانا ( محصول وغیرہ کا ) - ( ۱۳ ) ( محاصرہ وغیرہ ) اٹھا لینا ہٹا لینا ؛ ( حریف کو محاصرہ ) اٹھانے پر مجبور کرنا -

*a deliverer was raised up* : قدرت نے ایک نجات دہندہ بھیج دیا یا پیدا کردیا -

*r. a dust* : ( ۱ ) گرد اڑانا ؛ خاک اڑانا - ( ۲ ) فساد بپا کرنا ؛ ہنگامہ برپا کرنا ؛ اصل بات کو چھپانا ؛ خاک ڈالنا -

*r. a laugh* : لوگوں کو ہنسانا -

*r. bread* : روٹی پھلانا ( خمیر سے ) -

*r. Cain, hell, the devil &c* : قیامت برپا کرنا ؛ ہنگامہ برپا کرنا -

*r. cloth* : کپڑے کو گھونٹنا -

*raised pastry, pie, &c* : قائم یا کھڑی مٹھائی وغیرہ (گلدستے کی سی شکل کی ) -

*r. one's eyebrows* : ناک بھوں چڑھانا -

*r. one's glass to* : جام صحت پینا -

*r. one's hat* : تعظیماً جھکنا -

*raise one's voice* : بولنا ؛ مہر خاموشی توڑنا ( مثلاً *no one raised his voice* ) -

*r. the wind* : ( مجازاً ) روپیہ مہیا کرنا (کسی کام کے لئے) -

**Raisin,** *n.* : مُنقی ؛ ( ایک قسم کی بڑی ) کشمش -

*Raison d'etre, n.* : ( فرانسیسی جملہ ) علت غائی ؛ مقصد تخلیق ؛ غایت وجود -

**Rait** : دیکھو Ret -

**Raj,** *n.* : راج ؛ حکومت -

**Raja(h),** *n.* : راجہ -

**rajahship,** *n.* : ( منصب ) راجائی ؛ راجہ گری -

**Rajpoot,-put,** *n.* : راجپوت -

**Rake,** *n.* : ( ۱ ) جیلی ؛ کریدنی ؛ زمین ہموار کرنے یا گھاس وغیرہ کاٹنے کا آلہ - ( ۲ ) چھپکا ؛ جھانپی ؛ جوے کی میز یا بساط پر سے روپے سمیٹنے کا آلہ -

**Rake,** *v. t. & i.* : (۱) (جیلی وغیرہ سے ) کریدنا ، اکھاڑنا یا نکالنا ؛ کھرچنا ؛ کھینچنا ؛ سمیٹنا ؛ صاف کرنا - (۲) اچھی طرح تلاش کرنا ؛ چھان مارنا (مثلاً *rake an encyclopaedia for information*) ( ۳ ) گولے مارنا ؛ گولوں کی بوچھاڑ کرنا ؛ ( جہاز پر ) گولہ باری کرنا - ( ۵ ) نظر دوڑانا ؛ نگاہ ڈال جانا ؛ دیکھ ڈالنا ؛ ( ادھر سے ادھر تک ) دیکھ جانا - ( ۶ ) ( کھڑکی وغیرہ کا ) اس طرح واقع ہونا کہ کوئی منظر پیش نظر ہو- ( ۷ ) جیلی چلانا یا پھیرنا-

**Rake,** *n.* : رند ؛ عیاش ؛ تماشبین -

**Rake,** *v. i. & t. & n.* : ( ۱ ) ( جہاز کے اگلے یا پچھلے حصے کا ) پیندے سے نکلا ہوا ، بڑھا ہوا ہونا - ( ۲ ) ( مستول کا ) جھکنا ، جھکا ہوا ہونا ( جہاز کے پچھلے حصے کی طرف ) - ( ۳ ) مڑا ہونا ( پیچھے کی طرف ) - ( ۴ ) جھکاؤ ؛ کجی ؛ خم ؛ مڑ -

**Rakehell,** *n.* : ( قدیم ) رند ؛ عیاش ؛ تماشبین -

**rakehelly,** *adv.* : رندانہ ؛ عیاشانہ -

**Rakish,** *a.* : عیاش ؛ رند صفت ؛ اوباش مزاج -

**rakishly** *adv.* : عیاشانہ ؛ رندانہ -

**rakishness,** *n.* : عیاشی ؛ رند صفتی ؛ اوباش مزاجی -

**Rakish,** *a.* : ( جہاز کے لئے ) سبک رو ، تیز ( جس پر شبہ ہو کہ بحری قزاقی کے لئے بنایا گیا ہے ) -

**Rale.** *n.* : ( طب ) خرخرہ ؛ کھنکھار ( کی آواز ) ( جو پھیپھڑوں کی خرابی سے پیدا ہو ) -

*Rallentando* : (ہدایت موسیقی ) ( سر دھیمے کرنے کا اشارہ ) آہستہ آہستہ دھیما ( کرو ) -

**Rallicar(t),** *n.* : دوپہیا ؛ ایک قسم کا تانگہ ؛ ٹمٹم ( جس میں چار آدمی بیٹھ سکتے ہیں ) -

**Rally,** *v. t. & i., & n.* : ( ۱ ) ( خصوصاً منتشر فوج کا ) مجتمع ، اکھٹا ، ( دوبارہ ) جمع ہو جانا یا کرنا ؛ دوبارہ لڑائی شروع کرنا ؛ دوبارہ حملہ کرنا - ( ۲ ) مدد

کے لئے بلانا ' مدد کے لئے آنا ( حمایتیوں دوستوں وغیرہ کا ) - ( ۴ ) ( طبیعت کو ) سنبھلنا ؛ تازہ دم کرنا یا ہونا ؛ پھر سے جان ڈالنا ؛ جان پڑنا ؛ ( خوف یا مرض وغیرہ کا اثر ) دور کرنا ' دور ہونا ؛ افاقہ ہونا - ( ۵ ) دوبارہ اجتماع ؛ دوبارہ اکٹھا ہونا؛ از سر نو کوشش کے لئے جمع ہونا ؛ تازہ دمی ؛ تازگی ؛ سنبھال؛ افاقہ - ( ۶ ) ( ٹینس چوگان وغیرہ میں ) تیز مقابلہ ؛ الٹ پلٹ ( گیند کی ) -

**Rally**, *v. t.* : چہل ' مذاق ' دل لگی ' ہنسی ' فقرہ بازی کرنا -

**rallyingly**, *adv.* : مذاق کے طور پر ؛ ہنسی میں -

**Ram**, *n.* : ( ۱ ) مینڈھا ؛ دنبا - (۲) (ہیئت) برج حمل ؛ میش - (۳) کوبا ؛ دیوار کوب؛ دھرمٹ ؛ موگری ؛ گرز قلعہ شکن ( *battering-r.* فصیل توڑنے کا آلہ ) - (۴) ( جہاز کی ) پھالی یا نوک ( جس سے دشمن کے جہاز پھوڑنے کا کام لیتے ہیں ) - ناو پھالی ؛ پھالی دار جنگی جہاز- (۵) موگری میخ وغیرہ ( ٹھونکنے والی مشین کی ) - (۶) قلابہ ؛ آب بردار ( آلہ جس سے پانی اٹھاتے ہیں یا اونچا کرتے ہیں ) - ( ۷ ) ( پچی کاری کی ) ڈنڈی ؛ داب ڈنڈی -

*r.'s-horn* : (۱) مینڈھے کا سینگ- (۲) شاخ میش (جو مکانوں میں آرائش کے طور پر بنا دیتے ہیں ) -

**Ram**, *v. t.* : (۱) کوٹنا ؛ دھمس یا کوبا کرنا - (۲) موگری چلانا - (۳) ٹھونسنا؛ پھنسانا ؛ ٹھونکنا ( میخ وغیرہ کا ) - (۴) بٹھانا ؛ دبانا ؛ ٹھونک دینا - (۵) ( بندوق کو ) گز سے ٹھونس کر بھرنا - (۶) کوبا مارنا ؛ دے مارنا - (۷) ( جنگی جہاز کا دوسرے جہاز کو ) پھالی سے چیر دینا ؛ پھالی مارنا -

*ramrod* : (بندوق بھرنے کا ) گز ؛ سبا -

**rammer**, *n.* : موگری ' ٹھونکنے کی مشین وغیرہ -

**Ram**, *n.* : ( جہاز رانی ) کشتی کی پوری لمبائی -

**Ramadan**, *n.* : ماہ رمضان ؛ رمضان شریف -

**Ramal**, *a.* : ( نباتیات ) شاخ برار ؛ فرعی ؛ شعبی ؛ ٹہنی کا-

**Ramble**, *v. i.* & *n.* : (۱) گھومنا ؛ پھرنا ؛ گشت لگانا ؛ آوارہ پھرنا - (۲) بے ربط بے جوڑ باتیں کرنا؛ بہکنا؛ اناپ شناپ ہانکنا- (۳) گشت ؛ سیر ؛ تفریحی دورہ -

**Rambler**, *n.* : (۱) جہانگرد؛ سیلانی ؛ گھومنے پھرنے والا وغیرہ - (۲) گلاب بیل ؛ قرمزی رنگ کا گلاب -

**Rambling**, *a.* : (۱) آوارہ گرد؛ بادیہ گرد ؛ پھرنے والا ؛ پیادہ رو - (۲) نا مربوط ؛ بے تک ؛ غیر مسلسل ؛ اناپ شناپ - (۳) بے قاعدہ پھیلی ہوئے اوپر نیچے چڑھتی ہوئی ( بیلیں وغیرہ ) - (۴) (گلی کوچے کے مکانات) بے قاعدہ ؛ بے قرینہ ( بنے ہوئے)-

**ramblingly**, *adv.* : بے ربطی سے ؛ بے قاعدگی سے وغیرہ

**Ramekin, -quin**, *n.* : پنیر پارے ؛ پنیر کے ٹکڑے جو روٹی انڈے وغیرہ کے ساتھ تلے جاتے ہیں -

**Ramification**, *n.* : پیچیدگی ؛ شاخ در شاخ ہونا ؛ تشعب ؛ تشعب ؛ تفرع ؛ انشعاب -

**Ramify**, *v. i.* & *t.* : (۱) شاخیں نکلنا ' پھیلنا ؛ شاخ در شاخ ہونا ؛ شاخیں پھوٹنا ' منقسم ہونا ؛ منشعب ہونا -

**Rammish**, *a.* : ( مینڈھے کی ) بری بو والا ؛ بھیڑ گند والا ؛ متعفن؛ ( بد ) بودار؛ جس میں سڑی بو ہو -

**Ramose**, *a.* : شاخ در شاخ ؛ کثیر الفروع ؛ شاخدار ؛ پر شاخ -

**Ramp**, *n.* : (۱) ڈھال ؛ ڈھلو ؛ جھکاو ( سر دیوار یا فصیل کا ) - (۲) ( محراب کے دونوں سروں کی ) سطح کا فرق - (۳) ( زینے کی روک کا ) خم ؛ موڑ ( اوپر کی طرف ) -

**Ramp**, *v. i* & *t.* : (۱) ( خصوصاً شیر کا ) پچھلے پیروں پر کھڑا ہونا ' دو پاوں پر اٹھنا - (۲) چڑھا آنا ؛ حملہ کرنے کے انداز سے کھڑا ہونا - (۳) (غصے میں) اچھلنا ' کودنا ' اچھل کود دکھانا ؛ غصے میں بپھرا ہونا ( اب مزاحاً استعمال ہوتا ہے )-(۴) ( عمارت کا ) اتار یا چڑھاو ہونا ؛ سطح میں فرق ہونا - ( ۵ ) (فوجی تعمیر) فصیل میں ڈھلاو ڈالنا' ڈھال پیدا کرنا -

**Ramp**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ( عامیانہ ) فرضی قرضے کی دھونس ( دینا )؛ ( فرضی قرض بنا کے ) روپیہ مانگنا ( bookmaker ) سے - (۲) لوٹنا؛ بہت زیادہ قیمت ( وصول کرنا)؛ لٹس (مچانا) -

**Rampage**, *v. i* & *n.* : (۱) بگڑنا ؛ بپھرنا؛ غصہ کرنا ؛ آپے سے باہر ہوجانا ؛ غصے میں دوڑے دوڑے پھرنا - (۲) تندی ' طیش ' غصے کی حرکتیں ؛ مجنونانہ حرکتیں خصوصاً ( *be on the r.* ) -

**rampageous**, *a.* : دیوانہ وار ؛ غضب ناک ؛ از خود رفتہ -

**rampageously**, *adv.* : مجنونانہ ؛ بحالت غضب -

**rampageousness**, *n.* : حالت غضب ؛ دیوانہ واری ؛ غصے کا جنون -

**Rampant**, *a.* : (۱) ( نقابت میں خاص کر شیر کے لئے) بپھرا ہوا ؛ استادہ ؛ پچھلے پیروں پر کھڑا ہوا - (۲) پر شدت ؛ متشدد ؛ کٹر ؛ سخت ؛ زبردست ؛ پورا ؛ مانا ہوا - (۳) محیط ؛ حاری ؛ پھیلا ہوا ؛ چھایا ہوا - (۵) زاید ( از ضرورت )؛ مفرط ؛ فضول ؛ جو افراط سے یا بہتات سے ہو - (۶) ( عمارت ) اونچی نیچی محراب کی ؛ چڑھتی ہوئی محراب کی -

**rampancy**, *n.* : استادگی ؛ شدت ؛ غلبہ ؛ افراط ؛ بہتات وغیرہ -

**rampantly**, *adv.* : پھرتے ہوئے ؛ کھڑے ہوئے ؛ شدت سے ؛ افراط سے وغیرہ -

**Rampart**, *n.* & *v. t.* : (۱) دھس ؛ دمدمہ ؛ پشتہ- (۲) پناہ ؛ آڑ ؛ پشت و پناہ ؛ حفاظت کا سامان - (۳) دھس بنانا ؛ مورچہ بندی کرنا ؛ حفاظت یا مدافعت کا سامان کرنا -

**Rampion**, *n.* : ولایتی عشق پیچاں ( جس کی جڑوں کا اچار بناتے ہیں ) -

**Rampire**, *n.* & *v.t.* : ( قدیم ) = Rampart

**Ramshackle**, *a.* : کا جو بیو جو ؛ ہلڑ جلڑ ؛ گہرا ؛ کمزور ؛ بودا -

*the r. Empire* : آسٹریا ہنگری -

**Ramson** *n.* : لہسن ؛ لہسن کی گٹھی -

**Ran**, *n.* : ( چند گز ) سُتلی ( کا ایک پیمانہ ) -

**Ran** : دیکھو Run -

**Rance**, *n.* : رنگین مرمر ؛ سنگ شہابی -

**Ranch**, *n.* & *v. i.* : (۱) ( امریکی ) مویشی خانہ ؛ مویشی باڑہ ؛ کارخانۂ افزائش نسل چوپایان - (۲) مویشی خانہ چلانا -

**Rancid**, *a.* : بودار ؛ بساندا ؛ سڑاندا -

**rancidity, rancidness**, *nn.* : سڑاند ؛ بدبو ؛ بساند پن -

**Rancour**, *n.* : کینہ ؛ عداوت ؛ عناد ؛ بغض -

**rancorous**, *a.* : پر کینہ؛ کینہ ور ؛ معاند -

**rancorously**, *adv.* : کینہ ورانہ ؛ بغض سے -

**Rand**, *n.* : (۱) چمڑے کا ٹکڑا جسے بیچ میں رکھکر جوتے میں ایڑی لگاتے ھیں ؛ ایڑی تلا - (۲) ( جنوبی افریقہ کے محاورے میں ) دریا کے دونوں طرف کی اونچی زمینیں؛ بانگر ؛ کناررادی -
*the R.* : جو ھانسبرگ ( کو کہتے ھیں ) -

**Randan**, *n.* : (۱) کشتی کھینے کا ایک طرز جس میں تین آدمی کام کرتے ھیں؛ تکڑی ؛ ( بیچ والا پھنسے ھوئے چپو اور باقی دو ڈانڈ چلاتے ھیں ) - (۲) کشتی ( جسے اس طرح چلائیں ) ؛ تکڑناو -

**Randan**, *n.* : رنگ رلیاں ؛ صحبت مے نوشی ( خاص کر دریا پر ) -

**Randem**, *adv.* & *n.* : (۱) آگے پیچھے تین گھوڑے جوتے ھوئے - (۲) تین گھوڑوں کی تمتم - (۳) تکڑی ؛ تین گھوڑے جو آگے پیچھے جتے ھوں -

**Random**, *n.* & *a.* : (۱) اٹکل پچو ؛ اٹکر لیس ؛ بے تک ؛ باد ھوائی ؛ اوٹ پٹانگ ؛ بے سوچی سمجھی - (۲) چنائی ( بے ترتیب ؛ انگھڑ پتھر والی ؛ بے جوڑ -
*at r.* : اٹکل پچو ؛ بے سوچے سمجھے؛ بغیر کسی سلسلہ یا مناسبت کے -

**randomly**, *adv.* : اٹکل پچو ؛ بغیر کسی سلسلے یا مناسبت کے ؛ بے سوچے سمجھے -

**Randy**, *a.* : (۱) ( اسکاچستان ) شور مچانے والا ؛ ھڑدنگا ؛ چلبلا - (۲) ( مقامی بولی ) ( جانور وغیرہ کے لیے بھڑکنے والا ؛ بیچین ؛ بے قابو - (۳) مست ؛ شہوت سے بیقرار ؛ پر شہوت -

**randiness**, *n.* : ھڑدنگا پن ؛ چلبلا پن ؛ بیچینی ؛ مستی ؛ بیقراری -

**Ranee**, *n.* : رانی ؛ راجہ کی بیوی -

**Rang** : دیکھو Ring -

**Range**, *v. t.* & *i.* : (۱) ترتیب دینا ؛ صف بندی کرنا ؛ آراستہ کرنا ؛ مرتب ھونا ؛ آراستہ ھونا ؛ قطار درقطار ھونا - (۲) پھیلا ھوا ھونا ؛ مسلسل چلا جانا ؛ ( مختص مقامات میں ) واقع ھونا ؛ پایا جانا - (۳) مختلف مدارج میں ھونا ؛ درجہ بدرجہ یا قسم بہ قسم ھونا - (۴) ھم پلہ ھونا ؛ زمرے میں ھونا ؛ صف میں ھونا - (۵) مارا مارا پھرنا ؛ گشت لگانا ؛ گھومنا - (۶) ( بندوق کا ) مار کرنا ؛ ( ایک خاص فاصلے تک ) ٹپہ ھونا ( گولی وغیرہ کا ) - (۷) ( کسی جگھہ ) پورا چکر لگانا ؛ ( ساحل یا سمندر کے قریب ) کشتی چلانا ؛ کشتی میں پھرنا -
*ranging fancy* : ھر جائی پن ؛ بے وفائی -
*r. oneself* : دنیا میں اپنا ٹھور ٹھکانا کرلینا ؛ شادی وغیرہ کرکے ٹھکانے سے زندگی بسر کرنا -

**Range**, *n.* : (۱) قطار ؛ صف ؛ سلسلہ - (۲) سمت ؛ رخ ( جس میں کوئی چیز واقع ھو ) - (۳) شکار گاہ ؛ چرا گاہ - (۴) چاند ماری یا نشانہ بازی کا میدان - (۵) حلقہ ؛ مقام ؛ دائرہ ؛ رقبہ ؛ حدود ؛ دور ؛ وسعت ؛ حدبندی - (۶) مدارج ؛ مراتب ؛ ( مقررہ مقدار یا سلسلہ ؛ درجہ ( مقیاس الھوا وغیرہ ) - (۷) مار ؛ ٹپہ ؛ فاصلہ ( بندوق کا ) - (۸) چولھے دان ؛ ولایتی چولھا -
*r. -finder* : ( بندوق کا ) زدنما ؛ مکھی -

**Ranger**, *n.* : (۱) فعل Range کا فاعل ؛ ترتیب دینے والا وغیرہ - (۲) کدیور؛ (شاھی باغ کا) مہتمم - (۳) (جمع ) سوار ؛ سوارہ فوج ( خصوصاً the Connaught Rr. ایک برطانوی رجمنٹ کا نام)-

**rangership**, *n.* : عہدۂ مہتمم باغ -

**Rank**, *n.* : (۱) قطار ؛ صف ، خصوصاً گاڑیوں کا سلسلہ جس میں ایک کے پیچھے ایک کھڑی ھوں ) ؛ شطرنج کے خانوں کی ترچھی قطار file کا ضد) - (۲) (فوج کا) پرا ؛ صف - (۳) ترتیب؛ سلسلہ - (۴) طبقہ ؛ مرتبہ ؛ رتبہ - (۵) درجہ ؛ مقام ( کسی سلسلۂ مدارج میں ) -
*keep r., break r.* : قطار میں رھنا' قطار سے ھٹ جانا یا قطار توڑنا -
*r. & fashion* : آبادی کا اعلی طبقہ ؛ طبقۂ خواص -
*rise from the rr.* : معمولی سپاھی کے درجے سے کمیشنڈ عہدہ پر ترقی کرنا ؛ اپنے بل بوتے پر ترقی کرنا ' بڑھنا -
*the rr., the r. and file* : (۱) نفرے ؛ معمولی یا عام سپاھی ؛ نیچے درجے کے سپاھی - (۲) ( مجازاً ) عوام -

**Rank**, *v. t.* & *i.* : (۱) صف باندھنا ؛ صف بندی کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ درجہ بندی یا تقسیم کرنا - (۲) صف میں جگھہ پانا ؛ زمرے میں ھونا ؛ ( فوجی اصطلاح میں ) کوچ کرنا ؛ گزرنا -

**Rank**, *a.* : (۱) جو بیحد افراط یا بہتات سے ھو ؛ ضرورت سے زیادہ ؛ بیکار ؛ نکما ؛ خود روئیدہ ؛ اڑھانے والا ؛ گھ گچایا ھوا ؛ پر ؛ پٹا ھوا ( گھانس وغیرہ یا بیکار روئیدگی سے ) - (۲) بردار ؛ متعفن ؛ سڑاندہ - (۳) نفرت انگیز ؛ مکروہ ؛ بیہودہ ؛ ناشائستہ ؛ فاسد - (۴) نمایاں ؛ صاف صاف ؛ کھلا ھوا ؛ فاش ؛ فاحش ؛ سخت ؛ شدید -

**rankly**, *adv.* : بیحد افراط سے ؛ مکروہ طریقے سے ؛ شدت سے وغیرہ -

**rankness**, *n.* : افراط ؛ بہتات وغیرہ -

**Ranker**, *n.* : فوج کا وہ افسر جو ابتدا میں معمولی سپاھی رھاھو -

**Rankle**, *v. i.* : (۱) ( قدیم ) ( زخم کا ) پکنا ؛ ٹیس مارنا - (۲) ( رنج حسد وغیرہ کا دل میں ) کھٹکنا ؛ خلش ھونا -

**Ransack**, *v. t.* : (۱) اچھی طرح ٹٹولنا ؛ تلاش کرنا ؛ ڈھونڈ مارنا؛ چھان مارنا - (۲) لوٹ لینا ؛ غارت کرنا ؛ تاخت و تاراج کرنا -

**Ransom**, *n.* & *v. t.* : (۱) فدیہ ؛ تاوان ؛ زر رستگاری ( قیدی کو آزادی دلانے کے عوض میں ) - (۲) رھائی ؛ مخلصی ؛ رستگاری ( رقم فدیہ کے عوض میں ) - (۳) نذرانہ ؛ ڈنڈ ( جو کسی ناجائز رعایت کے عوض وصول کیا جائے ) - (۴) ( فدیہ پر ) رھا کرنا ؛ فدیہ دے کر چھڑانا - (۵) جرمانہ دینا ؛ ڈنڈ بھرنا ؛ فدیہ دینا - (۶) تلافی کرنا - (۷) فدیہ مانگنا ؛ فدیہ چاھنا ؛ فدیہ وصول کرنا ؛ ڈنڈ لینا -
*hold one to r.* : فدیہ لے کر چھوڑنے پر تیار ھونا -
*r. -bill, r. -bond* : اقرار یا تحریر فدیہ ؛ فدیہ نامہ خصوصاً وہ جو گرفتار کئے ھوے جہاز کی طرف سے لکھا جائے -
*worth a king's r.* : بیش بہا ؛ نہایت قیمتی -

**ransomless**, *a.* : بے فدیہ -

**Rant**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) لفاظی دکھانا ؛ لسانی کرنا ؛ باتیں بنانا - (۲) ( دھوم دھڑک کے ) تقریر کرنا ؛ تھیٹر کے انداز سے تقریر کرنا ؛ بھاؤ بتا بتا کر گفتگو کرنا - (۳) چلا چلا کر وعظ کہنا ؛ گلا پھاڑنا - (۴) لسانی ؛ لفاظی ؛ لمبی چوڑی تقریر -

**ranter**, *n.* : ( مذکورۂ بالا کا فاعل ) لسان ؛ لفاظ وغیرہ (خاصکر Primitive Methodists فرقے کے واعظوں کو کہتے تھے -

**Ranunculus**, *n.* (pl. -luses,-li) : گلدار پودوں کی ایک قسم ؛ خاندان شقیقیہ -

**ranunculaceous**, *a.*: شقیقی ؛ شقیقیہ -

*Ranz-des-vaches*, *n.* : ( فرانسیسی) گوال راگ (سوئیستانی گوالوں کی راگنی جسے ترئی یا نرسنگھے سے کالتے ھیں ) -

**Rap**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) ھلکی ضرب ھلکا مکا ؛ ھلکی مار - (۲) کھڑ کا ؛ کھٹکا ؛ دستک ( دروازے وغیرہ پر ) - (۳) آھستہ مارنا ( خصوصاً گھٹنے پر ) - (۴) دستک دینا ؛ کھٹکا کرنا - (۵) سخت زبانی ' درشت گوئی کرنا -

*r. on the knuckles* : (۱) گھٹنے کی مار ( بچوں کی سزا ) - (۲) ( مجازاً ) سرزنش ؛ ملامت -

*r. out* : (۱) (روحانیات) ( روح کا ) کھٹکوں سے جواب دینا ؛ یا پیام پہنچانا - (۲) فی البدیہ یا حاضر جوابی سے (طنزیہ فقرے ' ضلع جگت وغیرہ ) بولنا ؛ تڑ سے ' بے تامل ( قسم کھانا ) -

**Rap**, *n.*: ( سوت کا ) لچھا ؛ اڈتی ؛ کٹی (ایک سو بیس گز لمبی ) -

**Rap**, *n.*: ذرہ ؛ پرکاہ -

*don't care a r.* : مجھے ذرہ برابر پروا نہیں -

**Rapacious**, *a.*: بیحد حریص ؛ جبر ستاں ؛ ڈاکو ؛ لٹیرا ؛ غارتگر -

**rapaciously**, *adv.*: جبرستانی سے ؛ حریصانہ ؛ غارتگرانہ -

**rapacity**, *n.*: انتہائی حرص ؛ جبر ستانی ؛ لٹیرا پن -

**Rape**, *v. t.* & *n.*: (۱) ( شعر ) چھین لینا ؛ جبراً حاصل کرنا - ( ۲ ) زنا بالجبر کرنا ؛ عصمت دری کرنا - ( ۳ ) زنا بالجبر ؛ عصمت دری؛ آبرو ریزی - (۴) ( شعر ) استحصال بالجبر ؛ غصب -

**Rape**, *n.* : انگلستان کے ضلع سسیکس ( Sussex ) کے چھ پرگنوں میں سے کوئی ایک پرگنہ -

**Rape**, *n.* : ( ۱ ) تلی ؛ گوآر ( جو مویشی کے چارے کے لئے بوئی جاتی ھے) - (۲) سرسوں یا دوسرے روغنی تخم کے پودے -

*r. -cake* : کھل ؛ کھلی -

*r. -oil* : میٹھا تیل ؛ سرسوں کا تیل -

*wild r.* : ترا ؛ رائی -

**Rape**, *n.*: داکھ کھلی ؛ داکھ پھوک ؛ انگور کا فضلہ (جس سے سرکہ بناتے ھیں) -

**Raphaelesque, Raff-**, *a.*: ( طرز ) رافائیلی ؛ رافیل وضع -

**Rapid**, *a.* & *n.*: (۱) تیز ؛ سریع ؛ تیز رو ؛ تیز رفتار - (۲) تیزی سے واقع ھونے والا ؛ سریع - (۳) سلامی ؛ پھسلواں - (۴) ڈھلواں تلیٹی ؛ اتارا ( دریا کا ) -

**rapidity**, *n.*: تیزی ؛ سرعت -

**rapidly**, *adv.*: تیزی سے ؛ سرعت سے -

**Rapier**, *n.*: نیمچہ ؛ عباسی ( ھلکی تلوار ) ؛ کٹاری -

*r. -thrust* : (مجازاً ) چبھتی ھوئی بات ؛ تیکھا جواب -

**Rapine**, *n.*: ( خطیبانہ ) غارتگری ؛ تاراجی -

**Rapparee**, *n.*: ( تاریخ ) ۱۷ ویں صدی کا آئرستانی بے قاعدہ سپاھی یا ڈاکو ؛ رپاری -

**Rappee**, *n.*: ناس ؛ ھلاس ؛ ( ادنیٰ یا سخت قسم کی) گنوار ناس -

**Rapport**, *n.*: رابطہ ؛ تعلق ؛ نسبت ؛ علاقہ ؛ واسطہ -

*Rapprochement*, *n.* : مصالحت ؛ صفائی ؛ مفاھمت ؛ دوبارہ دوستانہ تعلقات کا آغاز قائم ھونا ( خصوصاً سلطنتوں میں) -

**Rapscallion**, *n.*: بد ذات ؛ شریر ؛ پاجی ؛ مفتنی -

**Rapt**, *p.p.* & *a.*: (۱) وجد میں ؛ سر مست ؛ محو ؛ مستغرق ؛ منہمک - (۲) بہت گہری ( توجہ ) ( مثلاً *he listened with r. attention*) - (۳) بے خود ؛ مراقبے میں ؛ دوسرے عالم میں -

**Raptorial**, *a.* & *n.* : (۱) ( پرند یا جانور ) شکاری - (۲) طیور جارحہ ( *Raptores* ) کی قسم کا ؛ جارجی -

**Rapture**, *n.*: وجد ؛ تواجد ؛ حال ؛ سرمستی ؛ سرخوشی ؛ کمال مسرت ؛ بیخودی -

*be in rr., go into rr.* : جوش مسرت سے بیخود ھونا ؛ جھومنا ؛ جوش مسرت میں جھوم جھوم کر باتیں کرنا -

*rr.* : فرط طرب ؛ انتہائی خوشی ؛ سرخوشی ؛ سر مستی ؛ وجد ؛ اظہار فرط طرب ؛ انتہائی خوشی کا اظہار -

**rapturous**, *a.*: وجد انگیز ؛ سرمستانہ وغیرہ -

**rapturously**, *adv.* : فرط طرب سے ؛ وجد کے عالم میں ؛ سرمستانہ وغیرہ -

**Raptured**, *a.*: حالت وجد میں ؛ وجد کناں ؛ سر مست ؛ سرخوش -

*Rara avis*, *n.* : وہ شخص یا چیز جو بہت کم دیکھنے میں آئے ؛ نادر شے ؛ غریب شے ؛ نادرہ ؛ انوکھا شخص ؛ طرفہ معجون -

**Rare**, *a.*: ( ۱ ) لطیف ؛ ھلکی ( ھوا وغیرہ ) - ( ۲ ) بہت ھی کم ؛ نادر ؛ کمیاب ؛ عجیب ؛ طرفہ ؛ تحفہ -

**rarely**, *adv.*: شاذ و نادر -

**rareness**, *n.*: لطافت ؛ ندرت -

**Rarebit**, *n.*: دیکھو لفظ Welsh کے ماتحت Welsh rabbit -

**Raree-show**, *n.*: صندوق کا تماشا ؛ تماشا -

**Rarefy**, *v. t.* & *i.*: (۱) تلطیف کرنا یا ھونا ؛ لطیف کرنا یا ھونا ؛ ھلکا کرنا یا ھونا - (۲) مہذب بنانا ؛ تصفیہ ' تزکیہ کرنا (آدمی کے نفس کا ' طبیعت وغیرہ کا) - (۳) باریکی پیدا کرنا ؛ دقیق بنانا (خیالات کا) -

**rarefaction, rarefication**, *nn.*: لطافت ؛ تلطیف ؛ تصفیہ ؛ تزکیہ -

**rarefactive**, *a.*: تلطیف کا -

**Rarity**, *n.*: (۱) ندرت - (۲) نادرہ ؛ اعجوبہ -

**Rascal**, *n.* & *a.*: (۱) بدمعاش ؛ بد ذات ؛ شریر ؛ پاجی (پیار سے بچے کو بھی کہتے ھیں مثلاً *a merry r.*) - (۲) (قدیم) (صفت) عامی ؛ نفرہ -

*the r. rout* : ( قدیم ) عوام الناس -

**rascaldom**, *n.*: (گروہ) اشرار ؛ بدواچ ؛ پاجی پن ؛ شرارت ؛ شیطنت -

**rascalism, rascality**, *nn.*: شیطانت ؛ پاجی پن ؛ بدمعاشی -

**rascally**, *a.* : پاجی ؛ بدمعاش ؛ پاجیانہ -

**Rase** : دیکھو Raze -

**Rash**, *n.* : احتراق یا التہاب خون ؛ سرخ بادہ (جس سے جلد پر چٹھے پڑجاتے ھیں ) ؛ چٹھے ؛ چکتے -

**Rash**, *a.* : (۱) مغرور المزاج ؛ جلد باز ؛ متہور ؛ بے دھڑک ؛ ناعاقبت اندیش - (۲) جلد بازی کا ؛ متہورانہ ؛ بے دھڑک ؛ ناعاقبت اندیشانہ -

**rashly**, *adv.* : جلد بازی سے ؛ ناعاقبت اندیشی سے ؛ متہورانہ -

**rashness**, *n.* : مغرور المزاجی ؛ تہور ؛ جلد بازی -

**Rasher**, *n.*: (نمکائے ھوئے یا دھوئیں میں پکائے ھوئے )لحم خنزیر کی باریک پرت -

**Rasp**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : (۱) سوھن سے رگڑنا ؛ ریتی کرنا ؛ ریتنا ؛ رگڑنا ؛ گھسنا ؛ گھس صاف کر دینا - (۲) ناگوار ھونا ؛ برا معلوم ھونا ؛ برھم کر دینا ؛ جھنجھلا دینا - (۳) سوھن ؛ موٹی ریتی -

**Raspatory**, *n.* : ( جراح کا ) سوھن ؛ مکشط -

**Raspberry**, *n.* : ( پودا یا پھل ) رس بھری ؛ توت فرنگی -

*r.-canes* : (س) بھری کے درخت -
*r. vinegar* : ایک قسم کا شربت -

**Rasse**, *n.* : ( جاوا کا ) مشک بلاو -

**Rat**, *n.* & *v.i.* : (۱) بڑا چوھا ؛ موش ؛ گھونس ؛ فارکبیر - (۲) ( سیاسیات ) طوطا چشم ؛ غدار ؛ بے وفا ؛ آڑے وقت میں اپنی پارٹی کا ساتھ چھوڑ دینے والا - (۳) ھڑتال چور ( مزدور جو ھڑتال میں ساتھ نہ دے یا کام چھوڑنے والوں کی جگہ کام پر آجائے ) - (۴) گھونس یا چوھا مارنا ؛ پکڑنا ؛ شکار کرنا - (۵) آڑے وقت میں پارٹی کا ساتھ چھوڑ دینا ؛ طوطا چشمی کرنا ؛ دغا دینا ( سیاسی معاملات میں ) -
*like a drowned r.* : بھیگے ( شرابور آدمی کے لئے کہتے ھیں ) -
*r.-catcher* : (۱) چوھے مار - (۲) ( عامیانہ محاورے میں ) غیر مروجہ شکاری لباس -
*Rats !* : ( عامیانہ ) لغو ؛ واھیات ؛ خرافات -
*ratsbane* : چوھا مارنے کا زھر ؛ سم الفار ( اب صرف مجازاً استعمال کرتے ھیں ) -
*rat's-tail* : چوھے کی دم سے مشابہ چیز ؛ موش دم چیز -
*rat-tail* : ( گھوڑے کی ) بال جھڑی ( دم ) ؛ ( گھوڑا ) دم جھڑا ؛ مو ریختہ ( دم والا ) -
*rat-tailed spoon* : دم پشت چمچہ ( جس کے منہ کے پیچھے دستے کا سرا دم کی طرح کا بنا ھوتا ھے ) -
*rat-trap* : (۱) چوھے دان ؛ موش دان ؛ موش کش - (۲) ( بائسکل کی ) دندانہ دار رکاب -
*smell a r.* : سازش وغیرہ کا شبہہ کرنا ؛ یہ شبہہ کرنا کہ کچھ دال میں کالا ھے -
**ratter**, *n.* : موش شکار ( آدمی یا کتا ) -
**ratty**, *a.* : چوھے کا سا ؛ چوھے والا ؛ غدار ؛ (عامیانہ) جھلا ؛ چڑ چڑا ؛ بدخو -

**Rat**, *v. t.* 3rd sing. pres. subj. = Drat ( سوقیانہ )

**Rata**, *n.* : نیوزی لینڈ کا ایک بڑا خوشنما درخت جس کے سرخ پھول ھوتے ھیں ؛ راتا ؛ سرخ گل -

**Ratab..**, *a.* : (۱) ( قدیم ) متناسب - (۲) محصولی ؛ قابل محصول ؛ محصول پذیر -
**ratability**, *n.* : قابل محصول ھونا ؛ محصول پذیری -
**ratably**, *adv.* : تناسب سے ؛ محصول پذیرانہ -

**Ratafia, -fee**, *n.* : (۱) ایک قسم کی شراب جس میں بادام یا خوبانی ؛ شفتالو وغیرہ کے چھلکے کی چاشنی دیتے ھیں ؛ میوے کی چاشنی کی شراب - (۲) میوے کی چاشنی کا بسکٹ - (۳) ایک قسم کا شاہدانہ -

**Ratal**, *n.* : (۱) مقدار تشخیص شدہ ( جس کے لحاظ سے محصول عائد کیا جائے ) - (۲) نرخی ؛ محصولی ؛ مالی -

**Rataplan**, *n.* & *v. t* & *i.* : (۱) تنز دھڑ ؛ ڈھول یا تاشے کی آواز - (۲) تاشے بجانا ؛ ڈھول پیٹنا ؛ تنز دھڑ کرنا -

**Ratchet, ratch**, *nn.* & *vv. t.* : (۱) روک دار دندانے یا دانت (پہیے وغیرہ کے جن میں روک لگانے سے ایک طرف کی حرکت روکی جاسکتی ھے ) - (۲) روک دار دانت لگانا ؛ روک دار دندانے جڑنا -
*r.-wheel* : روک دار دانت کا پہیا -

**Rate**, *n.* : (۱) شرح ؛ نرخ ؛ معیار ؛ حساب - (۲) رفتار ؛ سرعت سیر (*going at the r. of 5 miles an hour*) - (۳) مقامی محصول - (۴) (قدیم) قسم ؛ درجہ (مگر ان معنوں میں *first r., third r.* وغیرہ الفاظ کے ساتھ مستعمل ھے ) -
*at any r.* : بہر حال ؛ بہر کیف ؛ کم سے کم -
*at that r.* : ( روز مرہ ) اس حساب سے تو ؛ اگر یہی بات ھے تو -
*ratepayer* : (خصوصاً بلدی) محصول دھندہ ؛ محصول ادا کرنے والا -

**Rate**, *v.t.* & *i.* : (۱) قدر کرنا ؛ اندازہ لگانا ( قدر و قیمت کا ) - (۲) ( زر مبادلہ کی قیمت کا ) تعین کرنا ؛ مبادلہ مقرر کرنا - (۳) اندازہ کرنا ؛ سمجھنا ؛ شمار کرنا ( مثلاً *I rate him among my benefactors*) - (۴) (محصول لگانے کے لئے) قیمت مشخص کرنا ؛ مقامی محصول عائد کرنا ؛ باندھنا - (۵) ( جہاز رانی ) کسی زمرے میں شمار ھونا ؛ کسی درجے میں لکھا ھونا ( جہاز کی کتاب میں ) - (۶) سمجھا جانا ؛ شمار کیا جانا ؛ زمرے میں ھونا ؛ صف میں ھونا -
*r. up* : بیمے کی شرح بڑھا کر مقرر کرنا (شخص وغیرہ کے لئے جو غیر معمولی خطرے کا شکار ھو) -

**Rate**, *v.t.* & *i.* : (۱) برا بھلا کہنا ؛ بکنا جھکنا ؛ ڈانٹنا ڈپٹنا - (۲) بگڑنا ؛ غصہ کرنا -

**Rate** : دیکھو Ret -

**Ratel**, *n.* : افریقی بجو -

**-rater**, *n.* : مقررہ تنیج ( tonnage ) کی دوڑ کی کشتی ( جیسے r. $2\frac{1}{2}$ - r. 10 ) -

**Rathe**, *a.* : (۱) (شعر) سویرا (بطور صفت) ؛ نو فصلی ؛ اگیتی ؛ سر آغازی (موسم ثمار کے آغاز میں یا صبح کے وقت کھلنے والا یا واقع ھونے والا) -
*r.-ripe, rathripe* : (۱) اگیتی ؛ اگیت ؛ پیش رسیدہ ؛ قبل از وقت بالغ - (۲) دم ریزی ؛ مٹر ؛ سیب وغیرہ جو شروع موسم میں پک جائیں ؛ اگیتا پھل یا میوہ -

**Rather**, *adv.* : (۱) بلکہ - (۲) قدرے ؛ کسی قدر ؛ ایک حد تک - (۳) زیادہ خوشی سے ؛ مرجح طور پر - (۴) ( روز مرہ ) بے شک ؛ یقیناً -
*the r. that* : اس لئے اور بھی کہ -

**Ratify**, *v.t.* : تصدیق کرنا ؛ توثیق کرنا ؛ جائز قرار دینا ؛ منظوری دینا ؛ نافذ مان لینا ( قانونی یا آئینی طور پر ) -
**ratification**, *n.* : تصدیق ؛ توثیق ؛ منظوری -

**Rating**, *n.* : (۱) Rate کا اسم ؛ تشخیص ؛ شرح بندی وغیرہ - (۲) ( خصوصاً ) بلدی شرح محصول ؛ تشخیص بلدی - (۳) ( جہازی ) درجہ ؛ قسم ؛ حیثیت ( جو جہاز کے رجسٹر میں درج ھو ) - (۴) (جہاز رانی) ایک درجے یا حیثیت کے کل اشخاص ؛ طبقہ ؛ درجہ - (۵) ( جہاز رانی ) قسم کشتی ( بہ اعتبار وزن ) ؛ تقسیم ؛ درجہ بندی ( دوڑ کی کشتیوں کی ) -

**Rating**, *n.* : جھڑکی ؛ ڈانٹ ؛ ڈپٹ -

**Ratio**, *n.* (pl. - os) : نسبت حسابی یا عددی ؛ نسبت -

**Ratiocinate**, *v. i.* : ( منطقی ) استدلال کرنا ؛ منطقی قیاس سے کام لینا ؛ استنباط کا عمل کرنا -
**ratiocination**, *n.* : استنباط ؛ استدلال -
**ratiocinative**, *a* : استنباطی ؛ استدلالی -

**Ration**, *n* & *v. t.* : (۱) راتب ؛ خوراک ( خصوصاً بری یا بحری فوج کے سپاھی کی) - (۲) ( جمع ) رسد ؛ آذوقہ ؛ کھانے کا سامان - (۳) ( کھانے یا ایندھن کا ) ایک حصہ ؛ مقررہ مقدار جو ایک بار میں ملے - (۴) راتب باندھنا یا مقرر کرنا -

**Rational**, *a.* & *n.* : (۱) صاحب تعقل ؛ ذی عقل ؛ عاقل ؛ ناطق - (۲) معقول ؛ معقول پسند ؛ معقول پسندانہ ؛ معتدل ؛

اعتدال پسند؛ اعتدال پسندانہ۔ (۳) عقلی؛ معقولی؛ استدلالی (خصوصاً مذہب کے معاملات میں) - (۴) (ریاضی) (مقدار) نا طق (ضد اصم)۔

*r. dress* : معقول لباس (عورتوں کا جس میں سائے کی جگہہ جانگھیا پھنتی ھیں) -

*r. leanings in religion* : مذھب میں عقلی یا استدلالی رنگ؛ وحی؛ تنزیل؛ معجزات وغیرہ کے متعلق شبہات -

**rationality**, *n.* : عقلیت ؛ معقولیت ؛ اعتدال -

**rationally**, *adv.* : معقول پسندی سے ؛ عقلی طرز پر وغیرہ -

**Rationale**, *n.* : (۱) (شاذ) استدلال؛ توجیہہ ؛ تبئین (منطق) - (۲) علت غائی ؛ بنائے منطقی ؛ سبب عقلی -

**Rationalism**, *n.* : (۱) عقلیت (یہ نظریہ کہ علم صحیح کی بنا عقل پر ھے) - (۲) مذھبی عقلیت؛ مذھب استدلال (یہ اصول کہ مذھب کی بناء عقل پر ھونی چاھئے) -

**rationalist**, *n.* & *a.* : عقلیت پسند ؛ استدلال پسند ؛ عقلی؛ استدلالی -

**rationalistic**, *a.* : عقلی ؛ استدلالی -

**rationalistically**, *adv.* : مذھب استدلال کے مطابق؛ ازروئے عقلیت -

**Rationalize**, *v. t.* & *i.* : (۱) عقلی یا استدلالی بنانا ؛ عقلیت کا رنگ چڑھانا ؛ عقلیت کے مطابق تاویل کرنا - (۲) عقلیت پسند یا عقلی ھونا ؛ استدلالی ھونا؛ عقلیت پسندی برتنا - (۳) (ریاضی) ناطق بنانا (مقادیر کو) - (۴) (معاشیات) معقول اصول پر چلانا ؛ معقول تنظیم کرنا (کسی صنعت کو اتحاد عمل اور ضروری اصلاحات وغیرہ کے ذریعے) -

**rationalization**, *n.* : (حرفت کی) عقلی اصول پر تنظیم -

**Ratite**, *a.* : (علم طیور) نعامیہ (*Ratitae*) خاندان کا (جس میں سیمرغ، ایمو (emu) وغیرہ شامل ھیں، ان کے پوٹے کی ھڈی میں گولائی نہیں ھوتی) -

**Ratlin(e)**, **- ling**, *n.* (usu. pl.) : رسی زینہ؛ وہ رسیاں جو جہاز کی طنابوں کے آس پاس لپٹی رھتی ھیں اور سیڑھی کے ڈنڈوں کا کام دیتی ھیں -

**Ratoon**, *n.* & *v. i.* : (۱) ایکھ؛ پھٹیر ؛ کن سرا (نیشکر کٹنے کے بعد جو شاخ اس میں پھوٹتی ھے) - (۲) ایکھ پھوٹنا ؛ کن سوا نکلنا -

**Rat(t)an**, *n.* : (۱) شرق الہند کی کھجور سے مشابہ بیل ؛ (۲) اس کی لکڑی یا چھڑی -

**Rat - tat**, **ratatat**, **rat-tat - tat**, *n.* : کھٹکھٹانے کی آواز؛ کھٹ کھٹ ؛ کھٹا کھٹ -

**Ratten**, *v. t.* : (کاریگر کے) اوزار توڑنا؛ کل بگاڑ دینا (لڑائی جھگڑے میں) -

**Rattle**, *v. i.* & *t.* : (۱) دھڑ دھڑ کرنا یا ھونا؛ کھڑ کھڑانا؛ کھڑ کھڑ کرنا یا ھونا (مثلاً *stop the window rattling, a child rattles at a door if he cannot open it*) - (۲) (*r. along,*) بکے جانا؛ تڑ تڑ گفتگو کرنا؛ بڑ بڑ لگانا؛ قینچی کی طرح زبان چلنا (مثلاً *he ratted on gaily about his travels*) - (۳) (*away, on*) بے تحاشا چلانا؛ (گاڑی کو) سرپٹ دوڑانا ؛ (گھوڑے کا) بے تحاشا دوڑنا ؛ کھڑ کھڑ کرتے ھوئے چلنا (*r. along, down, past*) - (۴) دھڑام سے گرنا - (مثلاً *nothing rattled the warrior*) ؛ جھنکارنا ؛ کھڑ کھڑانا ؛ چھن چھن کرنا (تلوار، زنجیر وغیرہ کا) - (۵) فراٹے بھرنا؛ گھاس سی کاٹنا (کہانی، نظم وغیرہ پڑھتے میں) - (۶) جھنجھوڑنا ؛ چونکانا - (۷) (عامیانہ) چونکا دینا ؛ مضطرب کرنا ؛ بیچین کرنا؛ گھبرا دینا ؛ ڈرا دینا (مثلاً *the train rattled over the points*) - (۸) دوڑانا ؛ تیزی سے آگے بڑھانا -

*r. fox* : لومڑی کا پیچھا کرکے آ لینا -

*r. the sabre* : لڑائی کی دھمکی دینا -

**rattling**, *a.* : (۱) تیز ؛ تند (رفتار، آندھی وغیرہ) - (۲) نہایت (عمدہ وغیرہ) -

**Rattle**, *n.* : (۱) جھنجھنا ؛ تتیری؛ تڑ تڑ ؛ تڑ تڑ گاڑی (بچوں کے کھیلنے کی گاڑی جس میں سے آواز نکلتی ھے) - (۲) ناگ چکی (سانپ کی دم کے حلقے جن سے آواز نکلتی ھے) - (۳) شخشخیہ (درخت جن کے بیج خول میں آواز دینے لگتے ھیں)؛ کھک بیجیا - (۴) کھڑ کھڑاھٹ ؛ گڑ گڑاھٹ؛ دھڑ دھڑاھٹ؛ غل غپاڑہ ؛ ھنگامہ؛ شور و غوغا - (۵) بک بک ؛ بکواس ؛ ٹرواس ؛ ٹر ٹر ؛ یا وہ گوئی - (۶) بکی؛ ٹرو ؛ یاوہ گو (جس کی زبان قینچی کی طرح چلتی ھو) -

*death r.* : گھرا ؛ نزع کی خر خراھٹ ؛ غرغرہ -

*r. bag*, *r.- bladder*, *r. - box* : کھڑ کھڑ تھیلا ؛ کھڑ کھڑ پھکنا ؛ کھڑ کھڑ صندوق (کھلونے جن میں سے اس قسم کی آواز نکلتی ھو) -

*r. - brain*, *r. - head*, *r. pate* : تہی مغز ؛ کوڑ مغز ؛ بے عقل ؛گاودی آدمی -

*r. - brained*, *r. -headed*, *r. -pated* : صفت مذکورہ با لامعنی میں -

*rattlesnake* : امریکہ کا ایک زھریلا سانپ جس کی دم سے چکی کی سی آواز نکلتی ھے ؛ چکی ناگ؛ ابوجرس؛ تتیریا (سانپ) -

*r.-trap* : کھڑکھڑیا (پرانی گاڑی وغیرہ)؛ (جمع) اڈرم سٹرم چیزیں؛ کاٹ کباڑ -

*the rattles* : حنجرے کا ورم جو بچوں کو ھوجاتا ھے اور جس سے کھانسی آتی ھے -

**Rattler**, *n.* : (۱) کھڑ کھڑ کرنے والا وغیرہ (فعل کے معنوں میں) - (۲) (کسی چیز کا) نادر نمونہ ؛ بڑھیا چیز ؛ بڑھیا نمونہ -

**Ratty** : (عامیانہ) جھلا ؛ چڑ چڑا -

**Raucous**, *a.* : بھرائی ھوئی؛ گلا پڑی (آواز)؛ سرمہ درگلو -

**raucously**, *adv.* : بھراھٹ یا بھرائی آواز سے -

**Raughty** : دیکھو Rorty -

**Rauque**, *a.* : (شاذ) Raucous =

**Ravage**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) پامال کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ ویران کر دینا ؛ اجاڑنا ؛ غارت کرنا (ملک کو) - (۲) تباھی ڈالنا ؛ لوٹ مار کرنا - (۳) تباھی ؛ تاراجی ؛ پامالی ؛ (جمع) دست برد ؛ تباھی یا خرابی کے آثار -

**Rave**, *n.* : (۱) گاڑی کی باڑ ، کٹھرا ؛ جنگلہ - (۲) (جمع) گاڑی کی گودی ؛ مچان (جس سے گاڑی کی گنجائش زیادہ ھوجائے) -

**Rave**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) بڑھانکنا ؛ ھذیان بکنا ؛ بہکی باتیں کرنا (مثلاً *the patient became conscious for a while and then began to r.*) - (۲) (سمندر یا ھوا کا) فراٹے مارنا ؛ سراٹے بھرنا ؛ شائیں شائیں کرنا - (۳) (*r. about* or *of*) تعریف کے پل باندھنا ؛ سردھننا (مثلاً *r. about a book, author &c.*) - (۴) دکھڑا رونا ؛ جھینکنا - (۵) فراھٹ ؛ سراٹا ؛ شائیں شائیں ؛ گرج (ھوا ، سمندر ، طوفان کی) -

*r. oneself hoarse, to sleep &c.* : جھینکتے یا بکتے بکتے گلا پڑجانا -

*storm raves itself out* : فراٹے مارتے مارتے طوفان اتر جاتا ھے -

**raving**, *n.* : (اکثر جمع میں) بڑ ؛ ھذیان وغیرہ -

**Ravel**, *v. t. & i. & n.* : (۱) پھنسنا؛ الجھنا؛ الجھانا؛ پیچیدہ بنانا؛ پرپیچ ہونا - (۲) ادھڑنا؛ اُدھیڑنا؛ پیچ یا بٹ کھلنا یا کھولنا؛ گھس کر کھل جانا یا کھولنا - (۳) سلجھانا؛ تارتار الگ کرنا؛ پیچ نکالنا؛ عقدہ کھولنا (اکثر out کے ساتھ) - (۴) الجھاوا؛ الجھیٹی؛ پیچ؛ گرہ؛ گانٹھ - (۵) پیچیدگی؛ عقدہ؛ الجھیڑا؛ الجھن - (۶) (بل کھلا) تار؛ دھاگا جس کے سرے کے بٹ کھلے ہوئے ہوں -

*the ravelled skein of life* : زندگی کی الجھی ہوئی تار و پود -

**ravelling**, *n.* : ادھیڑنا؛ ادھڑنا -

**Ravelin**, *n.* : (قلعہ بندی) بیرونی دمدمہ؛ مورچہ (خندق قلعہ کے باہر جسے زاویہ نما اور دو رخ رکھکر بناتے ہیں) -

**Raven**, *n. & a.* : (۱) پہاڑی کوا؛ پربت کاگ؛ غراب (جسے عوام نحس جانتے ہیں) - (۲) سیاہ تاب؛ سیاہ فام؛ آبنوسی؛ چمکیلا سیاہ؛ تیلیا سیاہ -

**Raven**, *v. i. & t.* : (۱) لوٹنا؛ لوٹ لینا - (۲) لوٹتے پھرنا؛ ڈاکے مارنا؛ غارتگری کرنا - (۳) تاک لگانا؛ داؤں کرنا (شکار یا لوٹ کے لئے)؛ مال غنیمت یا شکار کی تلاش میں چکر کاٹنا - (۴) بڑے بڑے لقمے مارنا؛ نگلنا؛ ہڑپ کرنا؛ (کنگلوں کی طرح) نوالے مارنا - (۵) (کنگلوں کی طرح) بھوکا ہونا؛ مربھوکا ہونا - (۶) (کسی چیز کا) بھوکا ہونا -

**Ravenous**, *a.* : (۱) حریص؛ لٹیرا؛ غارتگر - (۲) بیحد بھوکا؛ کال مارا؛ بھوک سے بیتاب - (۳) ندیدوں کی سی؛ شدید؛ سخت -

**ravenously**, *adv.* : ندیدوں کی طرح؛ حریصانہ طور سے -

**ravenousness**, *n.* : شدید بھوک؛ ندیدپن؛ کنگلا پن وغیرہ -

**Ravin**, *n.* : (۱) (شعر و خطابت) قزاقی؛ غارتگری؛ لوٹ مار - (۲) شکار مارکر کھانا؛ شکار گیری؛ درندگی - (۳) مال غنیمت -

*beast of r.* : شکاری جانور؛ درندے -

**Ravine**, *n.* : (پہاڑ کا) نالا؛ گھاٹی؛ کھنّے (کرہ + ناے) -

**Ravish**, *v. t.* : (۱) (شاذ) بھگالے جانا؛ چھین کرلے جانا - (۲) (نظر سے) دور کرنا؛ نہاں کرنا؛ (دنیا سے) لے جانا (مثلاً *death has ravished them from us*) - (۳) زنا بالجبر کرنا؛ عصمت دری کرنا - (۴) خوشی سے بیخود کرنا؛ وجد میں لانا؛ مسرت سے معمور کردینا؛ خوشی سے باغ باغ کردینا -

**ravisher**, *n.* : زنا بالجبر کرنے والا؛ عصمت در -

**ravishing**, *a.* : وجد آور؛ مسرت بخش -

**ravishingly**, *adv.* : وجد آورانہ -

**ravishment**, *n.* : وجد؛ بیخودی؛ کمال مسرت؛ فرط طرب -

**Raw**, *a. & n. & v. t.* : (۱) ادہ کچری؛ کچی؛ خام؛ نارسیدہ؛ ناپختہ - (۲) خام (اجناس وغیرہ) - (۳) ناتراش؛ بے خرادا؛ بے صیقل؛ ناتمام؛ ادھورا (صناعی کے اعتبار سے) - (۴) ناتجربہ کار؛ اناڑی؛ سیکھتڑ؛ نوآموز - (۵) کھال اُترا؛ چھلا ہوا؛ دکھتا ہوا - (۶) سرد؛ سیلا؛ مرطوب (ہوا وغیرہ) - (۷) (طرز بیان وغیرہ) گنواروں کا سا؛ سخت نامعقول؛ بہت بھدا؛ بھنگم - (۸) ہلکا زخم؛ خراش؛ چھلن (خصوصاً گھوڑے کی کھال کی) - (۹) خراش ڈالنا؛ (خصوصاً گھوڑے کی پیٹھ میں) -

*r.-boned* : موٹھرا؛ سکٹیلا؛ لاغر؛ ہڈیاں نکلا؛ استخوانی؛ پوست و استخوان -

*r. brick* : خشت خام؛ کچی اینٹ (جو بھٹی میں نہ پکائی گئی ہو) -

*r. cloth* : کپڑا جو صاف اور دبیز نہ کیا گیا ہو -

*r. cream* : کچی بالائی یا ملائی (جو دودھ کو بغیر جوش دیے نکالی جائے) -

*r. head & bloody bones* : (۱) ہوا؛ ہؤچو - (۲) مردے کا سر اور دو متقاطع ہڈیاں جو موت یا خطرے کی علامت کے طور پر بنادیتے ہیں -

*r. edge* : (کپڑے کا) کھردرا کنارہ -

*r. edge of cloth* : بے ترپا؛ بے حاشیہ کپڑے کا سرا -

*r. hide* : (۱) بےکما یا ہوا چمڑا - (۲) اس کی رسی یا چابک -

*r. spirit* : خالص روح شراب -

*touch one on the r.* : دکھتی رگ پکڑنا -

**rawish**, *a.* : نیم خام؛ کچائی لئے؛ ادہ کچرا -

**rawness**, *n.* : اسم مذکورۂ بالا صفت کے معنوں میں -

**Ray**, *n.* : (۱) شعاع؛ کرن؛ ضو - (۲) خط شعاعی؛ شعاع؛ رو (حرارت وغیرہ کی مثلاً x-rays لا شعاعیں) - (۳) (استعارۃً) روشنی؛ چمک؛ جھلک (امید وغیرہ کی) - (۴) (شاذ) نیم قطر - (۵) ہم مرکز خطوط؛ مرکز خاستہ خطوط - (۶) (نباتیات) کرن؛ (پھول کی) رگ شعاعی - (۷) ستارہ ماہی (starfish) کا ایک قوسی حصہ یا قاش -

**rayed**, *a.* : پرشعاع؛ شعاعی -

**rayless**, *a.* : تاریک؛ اندھیرا؛ بے شعاع؛ بے نور -

**raylet**, *n.* : شعاعچہ؛ چھوٹی کرن -

**Ray**, *v. i. & t.* : کرن پھوٹنا یا نکلنا؛ جھلکنا؛ جھلک نظر آنا؛ روشن ہونا؛ ضو پڑنا؛ ڈالنا -

**Ray**, *n.* : شعاعیہ؛ شارک مچھلی سے مشابہ سمندر کی بڑی مچھلیوں کا ایک خاندان؛ رائیہ (ماہی) -

**Rayah**, *n.* : (ترکوں کی غیر مسلم) رعایا؛ ذمی -

**Rayon**, *n.* : مصنوعی ریشم؛ نقلی ریشم؛ ریشم نما -

**Raze, rase**, *v. t.* : (۱) (شاذ) چھیلنا؛ ہلکا سا زخم ڈالنا؛ چھچھلتا ہوا پڑنا - (۲) چھیل ڈالنا؛ خاک کردینا؛ صاف کردینا؛ اڑا دینا؛ محو کردینا؛ مٹانا؛ نسیاً منسیا کرنا - (۳) مسمار کرنا؛ زمین کے برابر کردینا؛ ڈھا دینا -

**Razee**, *n. & v. t.* : (۱) جریمہ؛ عرشہ اترا جہاز؛ بے عرشے کا جہاز - (۲) (جہاز کا) عرشہ اتروا دینا -

**Razor**, *n. & v. t.* : (۱) استرہ؛ موس؛ موتراش - (۲) (شاذ) استرا پھیرنا؛ استرا چلانا؛ مونڈنا -

*r.-back, r.-backed* : سلامی کوہان کا؛ استرہ پشت (جس کی پشت استرے کے دھار کی مثل ہو) (اکثر *r.- b.whale* استرہ پشت وھیل یا *r. b-hill* استرہ پشت پہاڑی کے ساتھ آتا ہے) -

*r-bill, r.-billed* : (طیور) موسیہ (جن کی چونچ استرے کی شکل کی ہوتی ہے)؛ موسی؛ استرہ منقار -

*r. -edge* : (۱) دھار؛ باڑہ - (۲) سلامی کوہان کی چٹان؛ استرہ پشت چٹان - (۳) قمت؛ نازک موقع؛ وقت صعب؛ شدید خطرہ - (۴) واضح حد فاصل -

*r.-fish, r.-shell* : ایک قسم کا بڑا گھونگا؛ صدف موسیہ؛ گھونگ -

*r.-grinder* : (۱) چموٹا؛ سلی؛ سان؛ پتھری؛ استرہ پٹی (جس پر استرہ تیز کیا جائے) - (۲) بعض پرندے؛ چموٹے -

*r.-strop* : استرہ پٹی؛ چموٹی؛ سان پٹی -

*safety r.* : محفوظ استرہ (جس میں کھال کے کٹنے کا اندیشہ کم ہو) -

**Razzia**, *n.* : حملہ ؛ چھاپہ ؛ دھاوا ( خاص کر افریقی مسلمانوں کا ' غزوے کی بگڑی ہوئی صورت ) -

**Razzle-dazzle**, *n.* : (۱) ( عامیانہ ) چہل پہل ؛ گہما گہمی ؛ ریل پیل ؛ رونق ؛ رنگ رلیاں - (۲) چرخ ہنڈولا ( جو گھومتے میں تھوڑا سے اونچا اٹھتا اور پھر اترتا ھے )؛ چکر جھولا -

**Re**, *n.* : ( ۱ ) رے ؛ سرگم کا دوسرا سر ؛ را - ( ۲ ) ( شاذ ) فرنگی سرگم میں پنچم کا سر جو دوسری سرتی ھے -

**Re**, *prep.* : ( Res کا مخفف ) بابت ؛ عن ؛ متعلق بہ -

*(to return) re infecta* : بلا حصول مراد ؛ کام ہوے بغیر ؛ بے نیل مرام ( واپس آنا ) -

**Re-**: ۱ سابقہ (الف) عموماً باز' دوبارہ' بار دگر وغیرہ کے معنی میں افعال یا مفعول الفاظ کے ساتھ استعمال ھوتا ھے ؛ بعض اوقات اس کے اور اصلی لفظ کے بیچ میں خط وقف بنادیتے ھیں -

( ۱ ) جواباً یا باھم کر کے معنی میں ( مثلاً *react* ) - ( ۲ ) مخالفت کے معنی میں ( مثلاً *revolt* ) - ( ۳ ) پیچھے یا بعد کے معنی میں ( مثلاً *relic* ) - ( ۴ ) خلوت یا اخفا کے معنی میں ( مثلاً *recluse, reticent* ) - ( ۵ ) الگ ' دور یا نیچے کے معنی میں ( جیسے *relese, relegate* ) - ( ۶ ) کثرت یا شدت کے معنی میں ( جیسے *redouble, refine,* ) - ( ۷ ) نفی کے معنی میں (جیسے *reproach, resign,*

( ب ) اس کے علاوہ ذیل میں آنے والے مرکبات میں جو لاطینی وغیرہ سے بنے بجائے انگریزی میں آتے ھیں -

**'re** : عام استعمال میں *are* کا مخفف جو *we* ' *you* اور *they* کے ساتھ استعمال ہوتا ھے ( مثلاً *they're, we're* وغیرہ ) -

**Reach**, *v. t. & i.* : (۱) پھیلا ھونا - (۲) پھیلانا و ( اکثر *out* کے ساتھ مثلاً *the tree reached out its branches* ) - (۳) بڑھانا؛ پہنچانا ؛ آگے بڑھنے کے لئے ھاتھ پیر مارنا ؛ آگے بڑھنے کی کوشش کرنا - (۴) پہنچنا ؛ پہنچ جانا - (۵) حاصل کرنا ؛ رسائی پانا ؛ دسترس پانا ؛ پہنچ ھونا ؛ زد ھونا - ( ۶ ) ھاتھ بڑھا کے دینا یا لینا ؛ ھاتھ سے پہنچانا ؛ ھاتھ میں دینا -

*reach-me-down* : ( عامیانہ ) تیار ؛ بنا بنایا ( لباس ) -

**reachable**, *a.* : پہنچنے کے قابل ؛ رسائی پذیر ؛ قابل دسترس؛ پہنچ کے اندر ؛ زد کے اندر -

**Reach**, *n.* : (۱) پھیلنا ؛ پھیلانا ؛ بڑھانا - (۲) دسترس ؛ رسائی ؛ حد ؛ حد قدرت ؛ پہنچ ؛ درز ؛ دائرۂ اثر ؛ احاطہ - ( ۳ ) زیر نگاہ حصہ ؛ سلسلہ ؛ مسلسل ٹکڑا ( خصوصاً دریا کا جو بیک وقت نظر کے سامنے ھو )- ( ۴ ) ( جہاز رانی ) رسا ؛ طناب-

*within easy r. of the railway* : ریل سے قریب کی مسافت-

**React**, *v. i.* : ( ۱ ) رد عمل کرنا ؛ پلٹنا ؛ پلٹ پڑنا ؛ الٹ آنا ؛ الٹ کر اثر کرنا - ( ۲ ) ( کیمیا ) ایک مادے کا دوسرے پر عمل ھونا ؛ اثر ھونا ؛ عمل کرنا ؛ اثر کرنا - ( ۳ ) اثر قبول کرنا ؛ متاثر ھونا - (۴) ( فوجی ) جوابی حملہ کرنا ؛ پلٹ کر حملہ کرنا - (۵) (کسی چیز سے) کھچنا؛ نافر ھونا؛ پیچھے ھٹنا؛ دور ھٹنا؛ رجعت کرنا

**reactive**, *a.* : رد عمل کرنے والا ؛ رد عمل پذیر ؛ رجعت پذیر ؛ تاثیر پذیر وغیرہ -

**reactivity**, *n.* : رد عمل پذیری؛ رجعت پذیری ؛ تاثر وغیرہ -

**Reaction**, *n.* : ( ۱ ) جوابی عمل ؛ تعامل ؛ تاثیر و تاثر - ( ۲ ) ( کیمیا ) عمل ؛ تاثیر ( ایک مادے سے دوسرے مادے میں ) - ( ۳ ) رد عمل ؛ تاثر ( جسم وغیرہ کی خارجی مہیج ) - ( ۴ ) رد عمل بہ حالت اصلی ؛ مخالف اثر ؛ الٹا اثر - ( ۵ ) ( فوجی ) جوابی حملہ؛ حملے کے جواب میں حملہ - ( ۶ ) قدامت یا رجعت پسندی ( خصوصاً سیاسیات میں ) -

**reactionary**, *a.* : رجعت پسندانہ ؛ رجعت پسند؛ لکیر کا فقیر-

**reactionist**, *n. & a.*: رجعت پسندانہ؛ قدامت پسند؛ رجعت پسند-

**Read**, *v. t. & i.* (read), *& n.* : ( ۱ ) سمجھ لینا ؛ معلوم کرنا ؛ تاڑنا ؛ بوجھنا ؛ حال دریافت کرلینا؛ تعبیر کرنا ؛ پالینا؛ بھید کھنا؛ (غیب کی باتوں کی) پیش گوئی کرنا(مثلاً *r. dream, omen, futurity*)- ( ۲ ) پڑھ لینا ؛ نکال لینا ؛ پڑھ کر مفہوم سمجھنا ( تحریر یا علامات وغیرہ کا ) - (۳) دیکھنا ( کتاب ) ؛ پڑھنا ؛ تلاوت کرنا ؛ کتاب خوانی کرنا ( دل میں یا بہ آواز بلند ) - ( ۴ ) مطالعہ کرنا ( جیسے *he has read much* ) ؛ درس لینا ( مدرسے وغیرہ میں ) ؛ طالب علمی کرنا - (۵) لکھا دیکھنا ؛ کسی جگہ پڑھنا ؛ کسی کتاب میں دیکھنا - ( ۶ ) معنی سمجھنا ؛ تعبیر کرنا - (۷) معنی پہنانا ؛ مطلب پیدا کرنا ؛ تاویل کرنا ؛ پہلو نکالنا - (۸) (کتاب کے مرتب یا مدون کا) کسی نسخے کو اختیار کرنا؛ کسی نسخے کو اختیار کرنا؛ کسی نسخے یا قراءۃ کو ترجیح دینا ( مثلاً *for Lovaine* *some copies of Wace r. Almaigne*) - ( ۹ ) پڑھتے پڑھتے کسی خاص حالت کو پہنچنا یا پہنچانا ( مثلاً *he read me to sleep*) - (۱۰) (مقیاس الحرارت وغیرہ کا) ھندسہ یا علامت دکھانا ؛ ( کسی خاص) درجے پر ھونا (مثلاً *thermometer reads 34°*)؛ ( کوئی خاص ) شمار ظاھر کرنا - ( ۱۱ ) پڑھا جانا ؛ پڑھنے میں ( اچھا یا برا وغیرہ) معلوم ھونا (مثلاً *this play reads better than it acts*) - (۱۲) پڑھنے کا دور ؛ پڑھائی ( مثلاً *have a short r.* تھوڑی دیر پڑھ لو ) -

*my silence is not to be read as consent* : میری خموشی کے معنی رضامندی نہیں لئے جا سکتے -

*read himself stupid, hoarse &c.* : پڑھتے پڑھتے پاگل ھوگیا یا گلا پڑ گیا -

*reads like a threat* : پڑھنے میں دھمکی معلوم ھوتی ھے-

*r.* one *a lesson* : سبق دینا ؛ تنبیہ کرنا -

*r.* oneself *in*: مقررہ عبارت پڑھ کر عہدے پر مقرر ھونا یا جائزہ لینا -

*to r. between the lines* : تہ کی بات یا چھپے ھوے معنی سمجھنا؛ اصل مطلب نکالنا یا ڈھونڈنا -

*well read, deeply read* : کثیر المطالعہ ' عالم متبحر-

**Readable**, *a.* : (۱) قابل مطالعہ؛ دلکش ؛ ( تحریر ) خواندنی - (۲) ( شاذ ) مایقرئ ؛ جو پڑھا جا سکے؛ خواندگی پذیر -

**readability** ,**readableness** , *nn.* : حسن تحریر ؛ لطف مطالعہ ؛ مطالعہ پذیری -

**readably** , *adv.* : قابل مطالعہ طریق پر ؛ خوبی کے ساتھ -

**Readdress**. *v. t.* : ( خط کا ) پتہ بدل کر لکھنا؛ دوسرے پتے پر ( خط ) بھیجنا -

**Reader**, *n* : (۱) ( Read کا فاعل ) ؛ پڑھنے والا' مطالعہ کنندہ ' عالم وغیرہ - (۲) ( خصوصاً ) ناظر ادبی ؛ کتاب خواں؛ نقاد ( جو اھل مطبع کو کتاب کے قابل طبع ھونے نہ ھونے کے متعلق رائے دے ) - (۳) مصحح ؛ تصحیح کنندہ ؛ پروف خواں ( جو طباعت کے وقت کاپی یا پروف کا مقابلہ اور تصحیح اغلاط کرتا ھے )-

(۴) مثل خواں ؛ ناظر (جو بہ آواز پڑھنے پر مقرر ہو) - (۵) (بعض جامعات میں) ریڈر ؛ نائب پروفیسر؛ مددگار پروفیسر؛ لکچرار؛ استاد دوم - (۶) ریڈر ؛ درسیہ (نصاب کی کتاب جو مختلف مضامین چن کر مرتب کی گئی ہو) -

*lay -r* : پیش خواں ؛ دعاخواں (جو گرجوں میں نماز کے بعض حصے پڑھکر سناتا ھے) -

**readership**, *n.* : مصحح ؛ مثل خواں ؛ ناظر ادبی یا مدد گار پروفیسر کا عہدہ -

**Readily**, *adv.* : (۱) آسانی سے ؛ بلا دقت ؛ بلا تاخیر - (۲) خوشی سے؛ خوشی خوشی؛ بے تامل-

**Readiness**, *n.* : (۱) آمادگی ؛ تیاری ؛ رضامندی ؛ مستعدی ؛ سرگرمی - (۲) سرعت ؛ سہولت ؛ فراست ؛ سوجھ بوجھ ؛ حاضر دماغی ؛ ذکاوت ؛ طباعی ؛ برجستگی ؛ برجستہ کاری - (۳) لیس ہونا ؛ (کیل کانٹے سے) درستی ؛ کمر بستگی -

*all is in r.* : ھر شے لیس ھے -

**Reading** *n.*: (۱) پڑھائی؛ خواندگی؛ پرچھنا وغیرہ -(۲) مطالعہ؛علم؛ تبحر - (۳) قراۃ؛ خواندگی (مسودۂ قانون کی پارلیمنٹ میں)- (۴) خوش خوانی (جلسہ یا دوستانہ صحبت جس میں دلچسپ چیزیں پڑھی جائیں) - (۵) نسخہ ' قراۃ ' قول (اختلاف نسخے کی صورت میں کسی قلمی نسخے کی عبارت کے متعلق) - (۶) مضمون ' عبارت (وغیرہ جو پڑھنے میں اچھی یا بری ہو مثلاً *is dull*, *good, r.*) - (۷) (مقیاس الحرارت وغیرہ کی) قراۃ ؛ شمار خوانی ؛ اندراج ؛ شمار - (۸) تفسیر؛ تعبیر؛ رائے؛ معنی (جو سمجھے جائیں)؛ طریقۂ ادا؛ طریق تمثیل (ناٹک کے کسی کیرکٹر کے پارٹ کا) -

*a man of vast r.* : وسیع المطالعہ شخص -

*first r.* : مسودۂ قانون کی پہلی خواندگی جس سے پیش کرنے کی اجازت مراد ھے -

*good, dull, r.* : اچھی یا بے مزہ پڑھائی -

*penny r.* : خوش خوانی کا جلسہ جو ٹکٹ لگا کر غریبوں کی امداد کے لئے کیا جاتا ھے -

*plenty of r.* : کافی مضمون یا پڑھنے کے قابل کافی چیزیں -

*r. -desk*: کتاب چوکی ؛ رحل -

*r.-room*: دارالمطالعہ -

*second r.* : (مسودۂ قانون کی) دوسری خواندگی جو اجمالی منظوری حاصل ہونے کی دلیل ھے -

*third r.*: تیسری خواندگی؛ قطعی منظوری؛ نفاذ یابی(قانون کی) -

*what is your r. ?* : آپ کیا معنی سمجھے -

**Readjust**, *v. t.* : پھر مرتب کرنا ؛ پھر آراستہ ؛ پھر مطابق ' موافق ' متوازن کرنا -

**Ready**, *a. & adv. n. & v.t.*: (۱) تیار؛ لیس؛ کمر بستہ؛ مستعد؛ آمادہ ؛ رضامند ؛ راضی ؛ راغب ؛ مایل ؛ درست ؛ ٹھیک ٹھاک چوکس - (۲) تیز ؛ سبک دست ' چست - (۳) بے تکلف؛ سہل ؛ آسان ؛ بروقت - (۴) برجستہ ؛ بر محل - (۵) حاضر ؛ مہیا ؛ میسر ؛ موجود - (۶) بنا بنایا ؛ تیار ؛ دسترس میں- (۷) پہلے سے تیار ؛ پیش از پیش تیار ؛ مہیا شدہ؛ تیار (تیاری کی حالت میں) - (۸) تو ت کی حالت میں؛ جلدی سے؛ فوراً - (۹) (اسم) کندے پر ھاتھ ؛ بندوق بدستی ؛ بندوق بدست ھونا (نشانہ باندھنے یا کندھے پر رکھنے سے پہلے کی حالت) - (۱۰) (عامیانہ) زرنقد ؛ نقد دام - (۱۱) (گھوڑ دوڑ) (عامیانہ) چالاکی سے ھروا دینا ؛ خاص کر کے ھروا دینا (گھوڑے کو ایک دوڑ میں تاکہ دوسرے میں معقول رعایت *handicap* ملے) -

*r. -built houses* : بنے بنائے گھر (مقررہ طرز یا پیمانے پر) -

*r. -made clothes*: سلے سلائے کپڑے (مقررہ طرز یا پیمانے پر) -

*r. -made shop*: دکان مخیطات ؛ سلے سلائے کپڑوں کی دوکان -

*r. money*: (۱) زر نقد - (۲) نقد ادائی -

*r. reckoner*: حساب نما؛ حاضر حساب (وہ کتاب جس میں عام کار و بار کے حسابات لگے لگائے تحریر ھوتے ھیں) -

*r. solubility* : آسان تحلیل ؛ بلا دقت حل پذیری -

*r. witted* : حاضر جواب ؛ طباع ؛ ذھین -

**Reaffirm**, *v. t.*: دوبارہ توثیق ' تصدیق ' اقرار کرنا -

**Reafforest**, *v. t.*: (کسی زمین کو) دوبارہ جنگل بنانا -

**Reagency** *n.* : رد عمل ؛ قوت رد عمل ؛ تاثر پذیری ؛ اثر آفرینی -

**Reagent**, *n.* : (۱) (کیمیا) موثر ؛ عامل (کیمیاوی) - (۲) اثر پذیر شے یا قوت؛ اثر آفریں شے یا قوت -

**Real**, *n.* : (۱) ریال ؛ ایک زر حسابی سوا چھ پنس کے برابر (صرف حساب میں استعمال ھوتا ھے کوئی سکہ نہیں ھوتا) - (۲) ھسپانوی دوانی (تقریباً $2\frac{1}{2}$ پاس کی) -

**Real**, *a.* : (۱) حقیقی ؛ واقعی ؛ اصلی ؛ خارجی ؛ سچا ؛ کھرا - (۲) (قانون) (جائداد) غیر منقولہ؛ (مال) غیرمنقولہ - (۳) (فلسفہ) موجود (بالذات) ؛ واقعی ؛ حقیقی (ممکن اور واجب کی ضد) -

*r. life* : واقعی زندگی (فرضی یا افسانوی زندگی کی ضد) -

*r. man* : (۱) مرد بے ریا ؛ بے بناوٹ یا بے تصنع آدمی - (۲) حقیقی معنی میں انسان -

*r. money* : سکہ ؛ زر نقد -

*the r.* : حقیقت ؛ موجود (فی الخارج) ؛ محسوس (اشیا) ؛ عالم خارجی -

*the r. presence* : حضور حقیقی ؛ یہ مسئلہ کہ عشائے ربانی میں مسیح کا جسم اور خون موجود ھوتا ھے -

*rr.* : (شاذ) اشیائے واقعی یا مادی -

**Realgar**, *n.* : رھج الفار ؛ رھج احمر ؛ مینڈھل (ایک قسم کا زھر جو آتشبازی میں بھی کام آتا ھے) -

**Realism**, *n.* : (۱) (عقیدۂ) حقیقت کلیات ؛ وجود کلیات ؛ عقیدۂ وجود ؛ وجودیت (یہ عقیدہ کہ ھر نوع کے کلی تصورات جنہیں اسمائے کلی ظاھر کرتے ھیں خارج میں موجود ھیں) - (۲) عقیدۂ حقیقت مادہ ؛ عقیدۂ شیئیت (یہ عقیدہ کہ مادی اشیا کا وجود حقیقی ھے نہ کہ محض خیالی) - (۳) حقیقت شناسی ؛ حقیقت بینی ؛ حقیقت پسندی (رسمی قیود اور تعصبات سے آزادی) ؛ عملی روش - (۴) حقیقت نگاری ؛ اصلیت نگاری (شعر ' ادب اور صناعی وغیرہ میں) -

**realist**, *n. & a.*: (۱) وجودی - (۲) حقیقت مادہ کا قائل ؛ شیئیت پسند - (۳) حقیقت بین ؛ عملی روش رکھنے والا - (۴) حقیقت نگار -

**realistic**, *a.* : (۱) وجودیت کا - (۲) شیئیت پسندانہ - (۳) حقیقت پسندانہ ؛ عملی - (۴) حقیقت نگارانہ ؛ مطابق حقیقت ؛ ھو بھو ؛ صحیح -

**realistically**, *adv.*: حقیقت نگارانہ ؛ ھو بھو ؛ مطابق اصل -

**Reality**, *n.*: (۱) حقیقت ؛ اصلیت ؛ واقعیت ؛ سچائی ؛ خارجیت ؛ شیئیت - (۲) حقیقت نمائی ؛ اصل سے مطابقت ؛ اصلیت - (۳) حقیقت ؛ وجود حقیقی ؛ اصلیت - (۴) محسوس یا موجود شے ؛ واقعی شے ؛ خارجی شے ؛ موجودات عالم واقعی یا خارجی - (۵) ماہیت ؛ اصلیت ؛ فطرت اصلی -

*reproduce with r.* ہو بہو تصویر کھینچنا -

**Realize**, *v. t.*: (۱) ( کسی امید یا منصوبے کا ) عمل میں لانا ؛ عملی جامہ پہنانا ؛ کر دکھانا ؛ بروئے کار لانا ؛ پورا کرنا ؛ واقعیت کا رنگ پیدا کرنا ؛ حقیقت کو دکھانا ؛ ہو بہو نقشہ کھینچ دینا ؛ پوری طرح سمجھنا ؛ پورا اندازہ کرنا ؛ ذہن نشین ہونا - (۲) ( جائداد ؛ تمسکات وغیرہ کو ) بیچ کر روپیہ کھرا کرنا - (۳) ( دولت ) سمیٹنا ؛ ( روپیہ ) بٹورنا ؛ جمع کرنا ؛ ( نفع ) حاصل کرنا ؛ کمانا ؛ وصول کرنا - (۴) مول پانا ؛ ( کسی خاص ) قیمت پر اٹھانا ؛ بکنا -

**realizable**, *a.*: (۱) عمل پذیر ؛ پورا ہونے والا - (۲) تصور پذیر ؛ جو عمل میں لایا جاسکے یا پوری طرح ذہن نشین ہوسکے ؛ فروخت پذیر ؛ قابل حصول ؛ قابل وصول -

**realization**, *n.*: عمل پذیری ؛ تصور پذیری ؛ قیمت یابی ؛ وصول یابی ؛ حصول -

**Really**, *adv.*: (۱) دراصل ؛ فی الواقع ؛ اصل میں - (۲) حقیقتاً ؛ بالیقین ؛ سچ مچ ؛ میں سچ کہتا ہوں ؛ دیکھو میں کہے دیتا ہوں - (۳) ( استفہام میں ) کیا واقعی ؛ سچ کہنا -

**Realm**, *n.*: (۱) مملکت ؛ کشور ؛ ملک ؛ ممالک محروسہ - (۲) دائرہ ؛ حلقہ ؛ میدان ؛ اقلیم ؛ دنیا ( ادب علم وغیرہ کی ) -

**Realty**, *n.*: جائداد غیر منقولہ -

**Ream**, *n.*: کاغذ کے بیس دستے ؛ ریم ؛ رزمہ ؛ گٹھا ( کاغذ ) -

*printer's r.*: رزمۂ کاتبان ( جس میں ۵۱۶ تختے ہوتے ہیں ) -

*rr.*: گٹھے کے گٹھے ؛ دستے کے دستے ؛ ڈھیر کے ڈھیر ( کاغذ ) -

**Ream**, *v. t.*: (۱) چوڑانا ؛ چوڑا کرنا ؛ ( دھات کے چھید کو ) برمانا - (۲) الٹنا ؛ لوٹانا ؛ موڑدی دینا ( کارتوس کے صندوق وغیرہ کے کنارے کو ) - (۳) ( جہازرانی ) ( جہاز کی ) درز کھولنا تاکہ رال وغیرہ بھر کر بند کردیں -

**reamer**, *n.*: چھیدنا ؛ برما -

**Reanimate**, *v. t.*: تازہ جان ڈالنا ؛ احیا کرنا ؛ دوبارہ جلانا ؛ ازسر نو ہمت پیدا کرنا ؛ تازہ دم ہونا یا کرنا -

**reanimation**, *n.*: احیا ؛ ہمت افروزی ؛ تازہ دمی -

**Reap**, *v. i. & t.*: (۱) ( فصل ) کاٹنا ؛ درو کرنا ؛ اٹھانا - (۲) ( کئے کا ) پھل پانا ؛ ( نتیجہ ) بھگتنا -

*r. as one has sown, sow wind & r. whirlwind*: جیسا کرنا ویسا بھرنا ؛ کئے کا پھل پانا -

*reaping-hook*: ہنسیا ؛ درانتی -

*reaping-machine*: آلۂ درو -

*r. the fruits of*: پھل پانا ؛ ( نتیجہ ) بھگتنا -

*r. where one has not sown*: دوسرے کی محنت سے فائدہ اٹھانا -

**reaper**, *n.*: (۱) کاٹنے والا ؛ درو کنندہ - (۲) آلۂ درو ؛ درانتی ؛ ہنسیا -

**Reapparel**, *v. t.*: دوبارہ کپڑے پہنانا ؛ باز لباسی کرنا -

**Reappear**, *v. i.*: دوبارہ ظاہر ؛ نمودار ہونا ( خصوصاً ایک دفعہ غائب ہونے کے بعد ) -

**Reappoint**, *v. t.*: پھر مقرر ؛ متعین کرنا ( اسی جگہ یا دوسری جگہ پر ) -

**Rear**, *n.*: (۱) ( فوج یا بیڑے کا ) عقب ؛ دنبالہ ( لشکر ) - (۲) پشت ؛ پچھواڑہ ؛ پچھلا حصہ ؛ پچھاڑی - (۳) ( روزمرہ ) پیخانہ ؛ بیت الخلا -

*bring, close, up the r.*: پیچھے چلنا ؛ سب کے بعد یا پیچھے ہونا -

*rear-* ( سابقہ بہ معنی ) پچھلا ؛ پس -

*r.-admiral*: نائب امیرالبحر سے نیچے درجے کا افسر -

*r.-guard, r.-ward*: فوج ساقہ ؛ موخرالجیش ؛ سپاہ عقب -

*take enemy in r.*: دشمن پر پشت کی طرف سے حملہ کرنا -

**rearmost**, *a.*: سب سے پچھلا ؛ آخر ترین -

**rearward**, *a. adv. & n.*: (۱) پچھلا ؛ عقبی ؛ عقب رویہ - (۲) پچھلا حصہ ؛ عقب -

**rearwards**, *adv.*: جانب عقب -

**Rear**, *v. t. & i.*: (۱) اٹھانا ؛ سیدھا کھڑا کرنا ؛ قائم کرنا ؛ استادہ کرنا ؛ تعمیر کرنا - (۲) پالنا ؛ پرورش کرنا ؛ پروان چڑھانا ؛ تربیت دینا ؛ تیار کرنا ؛ افزائش نسل کرانا - (۳) کاشت کرنا ؛ اگانا - (۴) ( گھوڑے کا ) الف ہونا ؛ چراغ پا ہونا ؛ دو پاوں پر کھڑے ہو جانا -

**rearer**, *n.*: (۱) پرورش کنندہ ؛ پالنے والا - (۲) الف ؛ الف ہونے والا ( گھوڑا ) -

**Rear-arch, rere-**, *n.*: اندرونی ڈاٹ ؛ پس کمان ؛ پشت محراب ( جب کہ بیرونی محراب اندرونی محراب سے بڑی یا چھوٹی بنائی جائے ) -

**Rearise**, *v. i.*: دوبارہ اٹھ آنا ؛ اٹھ بیٹھنا -

**Rearm**, *v. t. & i.*: (۱) دوبارہ مسلح کرنا ؛ ( فوج وغیرہ کو ) نئے اسلحہ سے مسلح کرنا - (۲) دوبارہ ہتیار لگانا ؛ نئے ہتیاروں سے مسلح ہونا -

**Rearouse**, *v. t.*: دوبارہ جگانا ؛ چونکانا ؛ دوبارہ روشن کرنا -

**Rearrange**, *v. t.*: دوبارہ جمانا ؛ مرمت کرنا ؛ نئے طریقے سے یا سلسلے میں جمانا ؛ مرمت کرنا -

**Rear vault**, *n.*: لداو ؛ کمانچہ ( اندر باہر کی کمانوں کے درمیان کی تہ دار چھت ) -

**Reascend**, *v. i. & t.*: دوبارہ چڑھنا یا چڑھانا ؛ دوبارہ بلند کرنا یا ہونا -

**Reason**, *n.*: (۱) وجہ ؛ سبب ؛ دلیل ؛ باعث ؛ حجت ؛ علت - (۲) ( منطق ) صغریٰ یا کبریٰ ( خصوصاً صغریٰ ) ؛ بناء ؛ سبب ؛ علت - (۳) عقل ؛ نفس ناطقہ ؛ فہم ؛ ادراک ؛ شعور ؛ تعقل - (۴) عقل کل ؛ جوہر عقل - (۵) ( کانٹ کے فلسفے میں ) عقل محض - (۶) ہوش ؛ صحت دماغ - (۷) سمجھ بوجھ ؛ ہوشمندی ؛ تمیز ؛ معقولیت -

*anything in r.*: ہر چیز جو حدود اعتدال میں ہو -

*as r. was*: جو دانشمندی کا تقاضا تھا -

*bring to r.*: یہ ثابت کر دینا کہ مخالفت بیکار ہے -

*have r.*: حق بہ جانب ہونا ؛ ( شاذ ) راستی پر ہونا -

*hear or listen to r.*: ( سمجھانے سے ) بات مان لینا ؛ راضی ہوجانا -

*it stands to r.*: یہ بات قرین عقل ہے ؛ یہ بات سمجھ میں آتی ہے -

*lost r.*: عقل جاتی رہی ؛ دیوانہ ہو گیا -

*r. of state*: ملکی مصلحت ( خصوصاً ناجائز کاروائی کی ) -

*the woman's r.*: خود قول کو بمنزلۂ دلیل سمجھنا ( مثلاً *I love him because I love him* ) -

*with r.*: بجا طور پر -

**reasonless,** *a.*: بے دلیل؛ غیر موجہ؛ بے سبب؛ خلاف عقل؛ بے عقل -

**Reason,** *v. i. & t.*: (۱) سمجھانا بجھانا؛ قائل معقول کرنا؛ بحث کرنا؛ حجت کرنا - (۲) استدلال کرنا؛ منطقی حیثیت سے نتیجہ نکالنا؛ غور و فکر کرنا؛ عقل آرائی کرنا - (۳) (کسی مسئلہ میں) چون و چرا کرنا؛ قیل و قال کرنا؛ توجیہہ کرنا؛ علت غائی یا حقیقت پر غور کرنا - (۴) نتیجہ اخذ کرنا؛ دلیل پیش کرنا - (۵) مدلل کرنا؛ موجہ بنانا؛ منطقی صورت میں ڈھالنا - (۶) قائل کرنا؛ منوانا *into, out of* کے ساتھ مثلاً (*he tried to r. her out of her fears*) - (۷) انجام سوچنا؛ مآل سوچنا؛ نتائج پر غور کرنا -

*r. oneself to perplexity*: خود اپنی دلیلوں سے پریشانی میں پڑ جانا -

*reasoned amendment*: (مباحثے میں) مدلل ترمیم؛ ترمیم مع دلائل -

**reasoner,** *n.*: استدلال کنندہ؛ عقل آرا -

**reasoning,** *n.*: دلیل؛ توجیہ؛ استدلال؛ بحث؛ مباحثہ -

**Reasonable,** *a.*: (۱) (شاذ) عاقل؛ صاحب عقل؛ فہیم؛ قوت استدلال رکھنے والا - (۲) معقول؛ معقول پسند؛ صائب الرائے؛ ذی ہوش؛ سلجھا ہوا؛ سمجھدار؛ اعتدال پسند؛ انصاف پسند - (۳) معقول (مہمل کی ضد)؛ قرین عقل؛ مطابق عقل؛ حسب توقع - (۴) مناسب؛ ٹھیک ٹھیک؛ سستا؛ واجبی -

**reasonableness,** *n.*: معقول پسندی؛ معقولیت؛ اصابت رائے؛ اعتدال -

**reasonably,** *adv.*: معقول حد تک؛ معقولیت سے؛ مناسب طور سے -

**Reassemble,** *v. t. & i.*: دوبارہ جمع یا اکٹھا کرنا؛ دوبارہ (منتشر ہونے کے بعد) جمع یا اکٹھا ہونا -

**Reassert,** *v. t.*: ابرام کرنا؛ دوبارہ جتانا؛ دعوی مکرر کرنا؛ پھر یقین دلانا -

**Reassess,** *v. t.*: تشخیص مکرر کرنا؛ پھر جانچنا؛ آنکنا؛ پھر محصول لگانا -

**Reassign,** *v. t.*: پھر منسوب، نامزد کرنا -

**Reassume,** *v. t.*: دوبارہ اختیار یا فرض کرنا؛ پھر مان لینا؛ پھر سلسلہ چھیڑنا -

**Reassure,** *v. t.*: مطمئن کرنا؛ اطمینان دلانا؛ ہمت بندھانا؛ ڈھارس دینا؛ تسکین دینا -

**reassuring,** *a.*: (الفاظ یا طریقہ) اطمینان بخش؛ تسکین آمیز -

**reassuringly,** *adv.*: اطمینان دلاتے ہوئے؛ تسکین آمیز طریقے سے -

**Reaumur,** (abbr. R.): رایومر (مقیاس الحرارت کے موجد کا نام جو اس مقیاس الحرارت کے درجوں کے ساتھ تحریر ہوتا ھے) مثلاً (*a temperature of 55° R. or Reaumur*) -

**Reave, reive,** *v. i. & t.* (archaic, poet., reft): (۱) بربادی کرنا؛ غارتگری کرنا؛ تباہ کرنا - (۲) اینٹھ لینا؛ چھین لینا؛ جبراً لے جانا؛ اڑا لانا؛ اچک لینا -

**reiver,** *n.*: غارتگر؛ تباہ کن -

**Rebaptize,** *v. t.*: نام بدل کر رکھنا؛ نیا نام رکھنا -

**Rebate,** *v. t.*: (قدیم) گھٹانا؛ کمزور کرنا؛ کم کرنا (زور یا اثر کا) - (۲) کند یا بھونڈا کر دینا؛ دھار مارنا؛ دھیما یا سست کرنا -

**Rebate,** *n.*: (۱) منہائی؛ مجرائی؛ کسر؛ کٹوتی؛ بٹا؛ چھوٹ (وہ رقم جو زر واجب الادا میں سے وضع کر لی جائے) -

**Rebate,** *n. & v. t.*: دیکھو Rabbet -

**Rebeck,** *n.*: رباب؛ ستار (عہد وسطی کا چوتارا) -

**Rebel,** *n.*: (۱) باغی؛ نافرمان؛ سرکش؛ منحرف (حکومت سے) - (۲) (بطور صفت کے) باغیانہ؛ سرکشانہ -

**Rebel,** *v. i.*: (۱) بغاوت، سرکشی یا انحراف کرنا - (۲) گھن کھانا؛ نفرت یا ابا کرنا (کسی رسم وغیرہ سے) -

**Rebellion,** *n.*: (۱) بغاوت؛ طغیان؛ سرکشی (حکومت سے) - (۲) انحراف؛ کھلم کھلا مقابلہ (کسی مسلمہ قوت سے) -

*The Great R.*: تاریخ انگلستان میں سنہ ۱۶۴۲ تا ۱۶۶۰ کا زمانہ -

**Rebellious,** *a.*: (۱) آمادۂ بغاوت؛ باغی؛ سرکش؛ بے قابو؛ متمرد؛ سرکشانہ؛ متمردانہ؛ باغیانہ - (۲) (امراض وغیرہ) عسیر العلاج؛ موذی؛ قابو سے باہر -

**rebelliously,** *adv.*: (۱) سرکشی سے؛ متمردانہ - (۲) موذی پن سے -

**rebelliousness,** *n.*: (۱) سرکشی؛ گردن کشی؛ باغی پن؛ بغاوت آمادگی؛ تمرد - (۲) عسیر العلاجی؛ موذی پن -

**Rebellow,** *v. i. & t.*: صدائے باز گشت دینا؛ زور سے گونجنا -

**Rebind,** *v. t.*: دوبارہ یا دوسری جلد باندھنا -

**Rebirth,** *n.*: بعث؛ نیا جنم؛ (اوتار وغیرہ کا) ظہور ثانی؛ بروز -

**Rebite,** *v. t.*: (۱) پھر کاٹنا؛ پھر منہ مارنا؛ برتی توڑ لینا - (۲) چھیلنا؛ صاف کرنا؛ محو کر دینا (چھاپے کی لوح کے ناقص حصے کو) -

**Reboant,** *a.*: (شعر) گونجتا ہوا؛ زور سے گونجنے والا -

**Rebound,** *v. i.*: (۱) اچٹنا؛ اچٹ آنا - (۲) ردعمل ہونا؛ پلٹنا؛ (فعل کا) پلٹ کر فاعل پر اثر کرنا -

**Rebound,** *n.*: (۱) باز گشت؛ پلٹ؛ کدا؛ اچٹن - (۲) (جوش جذبات کے بعد) رد عمل؛ اتار و پستی؛ ٹھنڈا پڑ جانا -

**Rebuff,** *n. & v. t.*: (۱) جھڑکی؛ دتکار؛ دور باش - (۲) جھڑک دینا؛ ٹھکرا دینا؛ دتکارنا -

**Rebuild,** *v. t.*: دوبارہ یا از سر نو تعمیر کرنا؛ خرابی و ویرانی کے بعد تعمیر کرنا (نیز مجازاً) -

**Rebuke,** *v. t. & n.*: (۱) چشم نمائی، تنبیہ، تادیب، سرزنش یا زجر و توبیخ کرنا - (۲) چشم نمائی؛ تنبیہ؛ تادیب؛ سرزنش؛ زجر و توبیخ -

**rebukingly,** *adv.*: چشم نمائی سے؛ تنبیہاً -

**Rebus,** *n.*: حرف معما؛ نقش معما؛ معما نگاری؛ کیلی کانتی (تصویر یا علامت وغیرہ میں لکھا ہوا نام یا لفظ) -

**Rebut,** *v. t.*: (۱) (پیچھے) دھکیلنا؛ پھیرنا؛ پلٹانا؛ پیچھے ہٹانا؛ الٹنا؛ رد کرنا - (۲) تردید کرنا؛ ابطال کرنا؛ (شہادت وغیرہ کو) غلط ثابت کرنا -

**rebuttal, rebutment, rebutter,** *nn.*: ابطال؛ تردید؛ جواب (خصوصاً عدالت میں) -

**Recalcitrate,** *v. i.*: اڑنا؛ ہٹ کرنا؛ ضد کرنا؛ دلتی جھاڑنا؛ انحراف یا سرتابی کرنا؛ نہ ماننا؛ پورا نہ کرنا -

**recalcitrant,** *a. & n.*: منحرف؛ ضدی؛ ہٹی؛ کٹھ حجت؛ اڑیل -

**recalcitrance, recalcitration,** *nn.*: انحراف؛ سرتابی؛

ضدی پن ؛ هٹیلا پن ؛ کٹھه حجتی -

**Recalesce**, *v. i.* : دوباره گرم هو جانا ؛ دوسرا تاؤ کھانا ( خاص کر لوھے کا جو ایک دفعه ٹھنڈا هو کر پھر گرم هوجاتا هے)-

**recalescence**, *n.* : باز طپیدگی ؛ دوسرا تاؤ -

**Recall**, *v. t.* : ( ۱ ) پلٹانا ؛ لوٹانا ؛ واپس بلانا - ( ۲ ) ( توجه کو ) پھیرنا ؛ منعطف کرنا ؛ عود کرانا - (۳) باز طلبی کرنا؛ ( خصوصاً کسی دور کے حاکم کا عہدے سے) هٹا لینا ؛ معزول کرنا ؛ عزل کرنا ؛ واپس بلوانا - ( ۴ ) یاد کرنا ؛ یاد آنا ؛ یاد دلانا ؛ یاد تازه کرنا - ( ۵ ) جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ احیا کرنا - ( ۶ ) منسوخ کرنا ؛ قلم کھینچ دینا ؛ مسترد کرنا - ( ۷ ) واپس لینا ؛ ( هدئے کو ) الٹا منگا لینا -

**recallable**, *a.* : عود پذیر ؛ ممکن العزل ؛ یاد پذیر ؛ قابل منسوخی وغیره -

**Recall**, *n.* : (۱) باز طلبی ؛ حکم باز طلبی ؛ حکم واپسی ؛معزولی؛ بر خواستگی ؛ واپس بلا لیا جانا - (۲) ( جهاز کو )اشارۂ واپسی ؛ پلٹنے کی جھنڈی - ( ۳ ) واپسی ؛ لوٹنا ؛ تنسیخ -

*beyond r.* : جو واپس نه آسکے ؛ جس کا منسوخ کرنا ناممکن هو -

*past r.* : گیا گزرا ؛ ازدست رفته ؛ تیر از کمان جسته؛ ناقابل تنسیخ-

**Recant**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) توبه کرنا ؛ باز آنا ؛ دست بردار هونا ( ملحدانه عقیدے سے ) - ( ۲ ) ( عقیدے یا رائے کی ) غلطی کا علی الاعلان اعتراف کر کے اس سے دست بردار هونا ؛ ترک کرنا -

**recantation**, *n.* : توبه ؛ دست برداری ؛ ترک -

**Recapitulate**, *v. i.* : ( ۱ ) عنوانات بیان کردینا ؛ سرخیاں پڑھ دینا ؛ خلاصه دهرانا ؛ خلاصه کرنا ؛ مختصر الفاظ میں دهرانا؛ سرسری دهرانا -

**recapitulation**, *n.* : ( ۱ ) تلخیص کرنا؛ خلاصه بیان کرنا- ( ۲ ) باز خوانی ؛ تکرار ؛ اعاده - (۳) ( حیاتیات ) جنین کی نشو و نما میں مدارج ارتقا کا اعاده -

**recapitulative, recapitulatory**, *aa* : اعادے کا ؛ اجمالی ؛ تلخیصی ؛ سرسری -

**Recapture**, *v. t.*: پھر قبضه کرنا ؛ دوباره تسخیر کرنا ( نیز دیکھو capture کے مختلف مفهوم ) -

**Recast**, *v. t. & n.* : ( ۱ ) پھر ڈھالنا ؛ ترمیم کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ از سر نو تشکیل کرنا ؛ نئے سانچے میں ڈھالنا- ( ۲ ) نئی شکل ؛ ترمیم شده شکل -

**Recede**, *v. i.* : ( ۱ ) پیچھے هٹنا ؛ سمٹنا ؛ سکڑنا ( پیچھے کی طرف ) - ( ۲ ) رفته رفته پیچھے هٹنا ؛ دور هوتے جانا ( منظر کا اس شخص سے جو حرکت میں هو ) - ( ۳ ) پیچھے کی طرف ڈھلواں هونا - (۴) (رائے یا قول قرار سے) رجوع کرنا ؛رجعت قهقری کرنا ؛ پلٹنا ؛ پیچھے هٹنا ؛ دست کش هونا ؛ باز آنا ؛ چھوڑ بیٹھنا - (۵) ( قیمت یا نوعیت میں ) گرنا ؛ کم هوجانا ؛ گھٹنا

**Receipt**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) نسخه ؛ ترکیب ؛ گر ؛ لٹکا - ( ۲ ) ( رقم ) مرصول ؛ وصول شده ؛ مداخل ؛ آمدنی - ( ۳ ) وصولی؛ رصول یابی؛ تحصیل - (۴) ( تحریری ) رسید ؛ بھرپائی؛ قبض الوصول - ( ۵ ) ( قدیم ) محصول خانه ؛ دفتر وصول یابی؛ دیوان ( خصوصاً کروڑ گیری کا ) - ( ۶ ) رسید لکھنا یا چھاپنا ؛ رسید دینا ؛ رصولی لکھنا -

**Receive**, *v. t.* : ( ۱ ) لینا ؛ پانا ؛ وصول کرنا ؛ قبول کرنا - ( ۲ ) سهنا ؛ جھیلنا ؛ برداشت کرنا ؛ مقابله کرنا - ( ۳ ) سمانا؛ سمائی هونا؛ گنجائش هونا؛داخل هونے دینا؛سمانے دینا؛ داخل هوسکنا؛ آسکنا ( اندر ) - ( ۴ ) خیر مقدم کرنا ؛ دعوت کرنا ؛ مهمان بنانا- (۵) بڑه کر لینا ؛ استقبال کرنا ؛ پیشوائی کرنا ؛ لینے آنا - (۶) دعوت کا جلسه کرنا - (۷) تسلیم کرنا؛ ماننا؛ یقین لانا؛ سچ جاننا- (۸) ملنا؛ پانا؛ حاصل کرنا؛ میسر آنا - (۹) شریک هونا؛ حصه پانا -

*I receive it as certain, as a prophecy* : (۱) میں اسے یقینی سمجھتا هوں-(۲) بطور پیشین گوئی میں اسے یقینی سمجھتا هوں -

*news was received with horror* : خبر کمال خوف کے ساتھه سنی گئی -

*r. a petition* : عرضی لینا غور کرنے کے لئے -

*r. person's confession, oath &c.* : کسی کا حلف لینے یا اعتراف سننے پر راضی هونا -

*r. stolen goods* : چوری کا مال رکھنا یا چھپانا -

*r. the sacraments* : عشاے ربانی تناول کرنا -

**received**, *a.*: مسلمه ؛ یقین کرده ؛ معتبر -

**receivable**, *a.* : قابل وصول؛ لایق پذیرائی وغیره -

**Receiver**, *n.* : ( ۱ ) وصول ؛ قبول یا برداشت کرنے والا وغیره ( مذکورۂ بالا لفظ کا فاعل ) - ( ۲ ) امین ؛ متولی ( جسے عدالت دوالیے وغیره کی جایداد کے انتظام کے لئے مقرر کرے ) - (۳) چوری کا مال چھپا رکھنے والا ؛ معین سرقه ؛ چوری چھپار ؛ گھتیل - ( ۴ ) حامل ؛ جوف ؛ ظرف ( جس میں کوئی چیز سماسکے ) ( خصوصاً ) ٹیلیفون کا وه آله جس سے آواز سنائی دیتی هے ؛ آواز گیر ؛ گوش آله ؛ مسمع -

**receivership**, *n.* : امین گری ؛ تولیت -

**Recension**, *n.* : ( ۱ ) تصحیح ؛ نظر ثانی ؛ تنقیح ؛ تهذیب - ( ۲ ) نسخۂ مصححه ؛ متن منقح -

**Recent**, *a.* : حالیه ؛ تازه ؛ جدید ؛ قریب زمانے کا -

**recency**, *n.* : تاخر ؛ قریب العهدی ؛ حداثت -

**recently**, *adv.* : حال میں ؛ قریب زمانے میں -

**Receptacle**, *n.* : ( ۱ ) جوف ؛ ظرف ؛ سوراخ ؛ خلا ؛ جگه ؛ گھر ؛ خانه ( کسی چیز کا ) - ( ۲ ) ( نباتیات ) کرسی -

**Reception**, *n.* : ( ۱ ) ( شاذ ) وصولی ؛ وصول یابی ؛ قبولیت - ( ۲ ) داخله ( مثلاً *I was honoured by r. into the Academy* ) ؛ اپنے گھر ٹھیرانا ( مثلاً *the rooms were prepared for her r.* ) - (۳) استقبال؛ پیشوائی ؛ خیر مقدم (مثلاً *the r. of the delegates is arranged for Tuesday*) - (۴) دعوت استقبالی - (۵) (خیالات وغیره کی) قبولیت ؛ پذیرائی ؛ اثرپذیری - (۶) ( شاذ ) تسلیم کرنا یا کیا جانا ؛ مقبولیت ؛ قبول - (۷) ( کسی شے یا شخص کی آمد پر خاص قسم کے جذبات کا اظهار ) استقبال ( اچھا یا برا ) -

*warm r.* : پر جوش استقبال یا تواضع ( اچھے اور برے دونوں موقعوں کے لئے ) -

**Receptive**, *a.* : (۱) اخاذ ؛ تاثر پذیر؛ خیالات وغیره کو جلد قبول کرنے والا؛ قابل ( مثلاً *a r. mind* ) (۱) (شاذ) قبول یا وصول سے متعلق -

**receptively**, *adv.* : تاثر پذیری سے ؛ آخذانه -

**receptiveness, receptivity**, *nn.* : آخذیت ؛ قابلیت ؛ قبولیت ؛ تاثر پذیری -

**Recess,** *n.* & *v. t.* : (۱) وقفہ ؛ مہلت ؛ چھٹی ؛ تعطیل ( ھنگامی خصوصاً پارلیمنٹ کی ) - (۲) ( شاذ ) ( زمین ' پانی وغیرہ کی پہلی حد سے باز گشتگی ؛ پس روی ؛ رجعت ؛ پیچھے ھٹا ھوا حصہ ؛ پس گوشہ - ( ۳ ) کونا ؛ گوشہ ؛ کھو ؛ خلوت ؛ کنج ( مثلاً *the inmost rr. of the Himalayas; the secret rr. of the heart* ) - (۴) ( پہاڑوں کے سلسلے میں ) خلا ؛ فصل ؛ گتھا ؛ کنارہ - (۵) طاق ؛ کمانچہ ؛ زاویہ ؛ خانہ ؛ چور گھر - (۶) ( تشریح ) خلا ؛ جوڑ ؛ دانتا ؛ جوت ( اعضا میں ) - (۷) آڑ میں لینا ؛ خلوت یا گوشے میں کر دینا ؛ چھپا لینا - (۸) طاق بنانا ؛ خانے چھوڑنا ؛ فصل یا جگھہ رکھنا ؛ جوت رکھنا -

**Recession,** *n.* : (۱) پلٹنا ؛ واپسی ؛ پس روی ؛ پس گردی ؛ رجعت (کسی مقام سے) - (۲) پلٹنا ؛ ھٹنا ( کسی بات سے ) ؛ ترک ؛ دست برداری - (۳) ( کسی چیز کا ) پیچھے ھٹا ھوا حصہ -

**recessive**, *a.* : پس گوشہ ؛ پس گردان -

**Recessional,** *a.* & *n.* : (۱) مناجات رجعت یا ترانۂ سلطانی - (۲) تعطیلی ( پارلیمنٹ کی تعطیل کا ) ؛ چھٹی کا -

*R. hymn* or *r.*: مناجات (جو نماز کے بعد پادری وغیرہ اپنے حجرے میں گاتے ھیں ) -

*the R.* : ترانۂ سلطانی ؛ کپلنگ کی ایک مقبول نظم جو شاھنشاھی رسوم کے موقعے پر گائی جاتی ھے -

**Rechabite** *n.* : ریشابی ؛ تارک مے ؛ تارک شراب ( Rechab سے منسوب جس کا ذکر بائبل میں ھے ) -

**Recharge,** *n.* : (۱) ( کسی چیز میں ) وہ مقدار جو دوبارہ بھری جائے ؛ دوسری بھرائی - (۲) بندوق کا لقمۂ ثانی ؛ دوسرا گراب -

***Rechauffe,*** *n.* : (۱) گرم کیا ھوا باسی سالن - (۲) پرانی چیز جو نئی شکل میں پیش کی جائے ( خصوصاً نظم و نثر ) -

***Recherche,*** *a.* : (۱) نومائشی ؛ چیدہ ؛ نادر ؛ منتخب - (۲) دور از کار ؛ برآورد ؛ جس میں آورد ھو -

**Rechristen** : = Rebaptize

**Recidivist,** *n.* : وہ شخص جو دوبارہ مجرمانہ زندگی میں مبتلا ھو جائے -

**recidivism**, *n.* : مجرمانہ زندگی کی طرف عود -

**Recipe,** : (۱) نسخہ ( طبیبوں کا ) ؛ دوا جو نسخے کے مطابق تیار کی جائے - (۲) ترکیب ؛ نسخہ ( کسی چیز کے تیار کرنے کا ) - (۳) تدبیر ؛ گر ؛ لٹکا -

**Recipient,** *a.* & *n.* : (۱) گیرندہ ؛ وصول یا قبول کنندہ ؛ پانے والا - (۲) اخاذ ؛ تاثر پذیر ؛ اثر پذیر ؛ قابل -

**recipiency**, *n.* : قبولیت ؛ تاثر پذیری ؛ اثر پذیری -

**Reciprocal,** *a.* & *n.* : (۱) بالعوض ؛ بالمقابل ؛ جوابی - (۲) باھمی ؛ دو طرفہ ؛ باھم دگر - (۳) ملزوم ؛ متلازم - (۴) ( صرف ونحو ) ( ضمیر ) تفاعلی ؛ ( قدیم ) ضمیر اجماع ( الے الفاعل ) - (۵) وہ عدد جو دوسرے کے ساتھ ضرب دے کر ایک کے برابر ھو ؛ متکافی ؛ مقلوب -

**reciprocally**, *adv.* : جواباً ؛ متلازماً ؛ باھم دگر ؛ دونوں طرف کے

**Reciprocate,** *v.t.* & *i.* : (۱) ( میکانکی ) ھٹتے بڑھتے چلنا ؛ دھکا دھکی بڑھنا ؛ آگے پیچھے ھٹتے ھوئے چلنا - (۲) حرکت دینا ؛ چلانا ؛ ( مذکورۂ طریق پر ) دھک دھکانا - (۳) مبادلہ ' معارضہ کرنا ( مثلاً *to every attack he reciprocated with a blow* ) ؛ ادل بدل کرنا ؛ باھم دگر رعایت کرنا ( سلطنتوں کا تجارت میں ) - (۴) بدلے میں کرنا ( جیسے محبت کے بدلے محبت کرنا ) ؛ اس طرح کے جذبات رکھنا ؛ بدلہ دینا ؛ بدلہ اتارنا -

*reciprocating engine* : سیدھی دھر کا انجن ؛ جس کی دھر گردش کے بجائے آگے پیچھے حرکت کرتی ھے -

**reciprocation**, *n.* : معارضہ ؛ باھم دگر رعایت ؛ دھکا دھکی حرکت -

**Reciprocity,** *n.* : (۱) التزام ؛ مقابلہ ؛ باھم دگری - (۲) تعامل ؛ عمل و رد عمل ؛ فعل و انفعال - (۳) لین دین ؛ ادل بدل ؛ معاوضہ ؛ مراعات ؛ رعایت باھم دگر ( خصوصاً سلطنتوں کا تجارتی تعلقات کی بناء پر ایک دوسرے کو رعایتیں دینا ) -

**Recital,** *n.* : (۱) کیفیت ؛ حالات تفصیلی ؛ مفصل بیان ؛ روداد - (۲) دستاویز کا وہ حصہ جس میں واقعات ھوں ؛ واقعات - (۳) خوانندگی ؛ قرات ؛ تلاوت ؛ خوشخوانی - (۴) نغمہ سرائی ؛ مزمار نوازی (شخص واحد کی یا ایک ھی شخص کی تصنیف سے ) -

**Recitative,** *n.* & *v.t.* & *i.* : (۱) اوپیرا ( نغمۂ ناٹک ) کے مکالمے وغیرہ کو لحن سے ادا کرنا ؛ نثر سرائی (۲) وہ مکالمہ یا عبارت جو لحن سے پڑھی جائے ؛ لحنیہ ؛ لحنیہ (مکالمے کا) پارٹ - (۳) لحنیہ پڑھنا ؛ لحنیہ (مکالمے کا) پارٹ کرنا ؛ لحن سے پڑھنا -

**Recite,** *v.t.* & *i.* : (۱) تلاوت کرنا ؛ لے سے پڑھنا ؛ سنانا ؛ خوشخوانی کرنا - (۲) ( قانون ) اقتباس سنانا ؛ دستاویز پڑھنا - (۳) گنانا ؛ شمار کرنا ؛ ترتیب سے بیان کرنا -

*reciting-note* : لحن ؛ متوالی لے -

**recitation**, *n.* : تحت اللفظ ؛ خوش خوانی ؛ انشاد -

**Reciter,** *n.* : (۱) تحت اللفظ خواں ؛ خوشخواں ؛ قاری ؛ ( لے سے ) پڑھنے والا ؛ بیان کرنے والا - (۲) وہ کتاب جس میں خوشخوانی کے لیے عبارتیں جمع ھوں ؛ گلدستہ -

**Recivilize,** - از سر نو مہذب ' متمدن وغیرہ بنانا ' شایستگی پھیلانا

**Reck,** *v.i.* & *t.* : ( خطابت اور شعر ) ( of کے ساتھ صرف استفہامی یا انکاری جملوں میں ) پروا کرنا ؛ خاطر میں لانا ( مثلاً *he recked not of the danger* ) ؛ ملحوظ رکھنا ؛ سروکار رکھنا ( مثلاً *what r. they whether live or die ?* ) -

**Reckless,** *a.* : (۱) بے دھڑک ؛ من چلا ؛ بے جگر ؛ جیرت - (۲) بے پروا ؛ جلد باز ؛ نا عاقبت اندیش -

**recklessly,** *adv.* : بے دھڑک ؛ نا عاقبت اندیشی سے -

**recklessness**, *n.*: - بے پروائی ؛ ناعاقبت اندیشی ؛ من چلاپن ؛ جیرت

**Reckon,** *v. t.* & *i.* : (۱) (تعداد) کا تعین کرنا ؛ جانچنا ؛ بچارنا ؛ شمار میں لانا ؛ شمار کرنا - (۲) ( کسی عدد سے ) گنتی شروع کرنا یا ھونا ؛ ( کسی عدد تک ) گننا یا گنا جانا - (۳) اندازہ لگانا ( r.up ) ؛ (کسی کی سیرت کا) جانچنا ؛ سمجھ لینا - (۴) میزان لگانا ؛ جوڑنا ( مثلاً *he reckoned 52 of them* ) - (۵) محسوب کرنا ؛ شمار کرنا ؛ ( کسی خاص زمرے میں ) سمجھنا ( مثلاً *I r. him wise* ) - (۶) غور کر کے رائے قائم کرنا ؛ وثوق سے سمجھنا - (۷) حساب کرنا ( مثلاً *taught to read, write and r.* ) ؛ حساب لگانا ؛ ( *r. with* ) حساب کتاب کرنا ؛ حساب چکانا ( مثلاً *I will r. with these defaulters later on* ) - (۸) ( *r. upon* ) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا ( مثلاً *we r. upon our friends for help* ) ؛ بھروسے پر رھنا -

*r. without one's host* : دیکھو Host - جانچنے ' شمار کرنے والا وغیرہ -

**Reckoner,** *n.* : جانچنے ' شمار کرنے والا وغیرہ -

*ready r.* : دیکھو Ready

**Reckoning**, *n.* : (۱) شمار کرنا وغیرہ - (۲) شراب خانے کا بل -
*be out in* one's *r.* : اندازہ یا حساب یا توقع کا غلط نکلنا -
*dead r.* : دیکھو Dead -
*day of r.* : روز حساب ؛ روز قیامت ؛ روز کفارہ ؛ سزا کا دن -
**Reclaim**, *v. t & i. & n.*: (۱) چھڑانا ؛ نجات دلانا ( ضلالت یا بدویت سے ) ( مثلاً *r. a drunkard* ) - (۲) اصلاح کرنا - (۳) زمین توڑنا ؛ زیرکاشت لانا ؛ کار آمد بنانا ؛ سمندر سے زمین کو نکالنا - (۴) رام کرنا ؛ وحشت دور کرنا ؛ مہذب بنانا اهلی بنانا ( وحشی کو) (مثلاً *to r. a heathen*' - (۵) (شاذ) احتجاج کرنا ؛ احتجاج کے طور پر کہنا - (٦) (شاذ) اصلاح ؛ نجات -
**reclaimable**, *a.* : نجات پذیر ؛ اصلاح پذیر ؛ قابل کاشتکاری -
**reclamation**, *n.* : باز یابی ؛ نجات دهانی ؛ اصلاح ؛ مزروعہ بنانا ( بنجر زمین کو ) ؛ سمندر پاٹکر قابل آبادی زمین تیار کرنا -
*Reclame*, *n.* : فن خود اشتہاری ؛ اشتہار بازی ؛ شہرت بازی -
**Reclinate**, *a.* : ( نباتیات ) سر نگوں -
**Recline**, *v. t. & i.* : (۱) (تکیہ لگائے) لیٹا یا بیٹھا هونا ؛ کسی چیز کے سہارے لیٹا یا بیٹھا هونا ؛ تکیہ لگانا ؛ سہارا لینا ؛ تکیہ لگا رکھنا ؛ سہارا لےکر لٹانا یا بٹھانا - (۲) ( مجازاً ) بھروسا کرنا ؛ تکیہ کرنا ؛ بھروسے رهنا ( مثلاً *you r. too much on doubtful supporters* ) -
**Reclothe**, *v. t.*: پھر پہنانا ؛ دوبارہ ملبوس کرنا -
**Recluse**, *a. & n.* : گوشہ نشیں ؛ عزلت نشیں ؛ تارک الدنیا ؛ سنیاسی ؛ زاهد ؛ مرتاض -
**Recoal**, *v. t. & i.*: ( جہاز کا ) پھر کوئلہ بھرنا ' لینا یا لادنا -
**Recoat**, *v. t.*: نیا صندلہ یا پچارا پھیرنا -
**Recognition**, *n.* : (۱) پہچان ؛ شناخت ؛ معرفت - (۲) اقرار ؛ اعتراف ؛ قدر شناسی -
**recognitory**, *a.*: (شاذ) شناخت کا ؛ شناخت کے متعلق ' اعترافی -
**Recognizance**, *n.* : (۱) اقرار نامہ ؛ مچلکہ - (۲) زر مچلکہ -
**Recognizant**, *a.* : (۱) مقر ؛ معترف - (۲) آشنا ؛ آگاہ ؛ واقف ؛ شعور رکھنے والا -
**Recognize**, *v. t.* : (۱) مقر هونا ؛ اقرار کرنا ؛ اعتراف کرنا ؛ قائل هونا ؛ معترف هونا ؛ تسلیم کرنا ؛ واقف هونا ؛ وجود کو تسلیم کرنا - (۲) سمجھنا ؛ ملحوظ رکھنا ؛ پیش نظر رکھنا - (۳) پہچاننا ؛ شناخت کرنا -
**recognizable**, *a.* : شناخت پذیر ؛ قابل اعتراف ؛ قابل تسلیم -
**recognizability**, *n.* : شناخت پذیری ؛ قابل تسلیم هونا -
**recognizably**, *adv.* : اس طرح کہ پہچانا جا سکے ؛ قابل شناخت طور پر ؛ قابل اعتراف طور پر -
**Recoil**, *v. i. & n.* : (۱) ( شاذ ) پسپا هونا ؛ پیچھے هٹنا ( غنیم کے سامنے سے ) - (۲) چونک کر یا اُچھل کر پیچھے هٹنا ؛ الٹی جست کرنا ؛ جھجک جانا ؛ ( طبیعت کا ) گریز کرنا ؛ ابا کرنا ؛ نفرت کرنا - (۳) (گدایا ٹکر کھا کے) اِلٹنا ؛ باز گشت کرنا ؛ لوٹ پڑنا - (۴) جھٹکا دینا ؛ دھکا دینا (بندوق کا چلانے کے بعد) (۴) جھجھک ؛ نفرت ؛ باز گشت ؛ گدا ؛ دھکا ؛ اچھال -
**Recoin**, *v. t.*: دوبارہ گھڑنا یا ڈھالنا ؛ گھسے هوئے سکوں کو دوبارہ ڈھالنا -
**Recollect**, *v. t.* یاد کر لینا یا آ جانا ؛ حافظے میں آجانا -
**Recollection**, *n.* : (۱) یاد آنا ؛ یاد ؛ یاد داشت ؛ حافظہ - (۲) وہ چیز جو یاد آے ؛ یادگار ؛ تذکرہ - (۳) یاد ؛ حافظے کا دائرہ -
*it is in my r.* : میری یاد کی بات هے -
**recollective**, *a.* : یاد کا ؛ حافظے کا -
**Recolonize**, *v. t.*: پھر بسانا یا آباد کرنا ؛ دوبارہ آباد کاروں یا آبادیوں کو بسانا -
**Recolour**, *v. t.*: دوبارہ رنگنا ؛ نیا رنگ دینا -
**Recombine**, *v. t.*: دوبارہ جوڑنا ؛ پھر جمع کرنا ؛ امتزاج مکرر کرنا
**Recomfort**, *v. t.*: پھر آرام دینا ؛ باز تسکینی کرنا -
**Recommence**, *v. t. & i.*: دوبارہ شروع کرنا یا هونا ؛ پھر چلانا یا جاری هونا -
**Recommend**, *v. t.* : (۱) سونپنا ؛ حوالے کرنا ( خدا کے یا کسی شخص کے ) (مثلاً *r.* one's *soul to God* ) - (۲) سفارش کرنا ( زبان یا قلم سے) ؛ ( کسی شخص کو ) تجویز کرنا ؛ پیش کرنا (کسی عہدے کے لئے) - (۳) باعث خوشنودی هونا ؛ قابل قدر بنانا ؛ پسندیدہ بنانا ( کسی کی نظر میں ) ( مثلاً *his agreeable manners recommended him to all* ) - (۴) صلاح دینا ؛ سمجھانا ؛ راے دینا ( مثلاً *I recommended him to take a holiday* ) -
**recommendable**, *a.* : قابل سفارش -
**recommendatory**, *a.* : سفارشی -
**recommendation**, *n.* تفویض ' سفارش وغیرہ -
**Recommit**, *v. t.* : (۱) دوبارہ حوالے یا حوالات کرنا ؛ پھر سپرد کرنا - (۲) ارتکاب ثانی کرنا ؛ دوبارہ مرتکب هونا - (۳) (غور مکرر کے لئے مسودۂ قانون کو ) دوبارہ کمیٹی کے سپرد کرنا ؛ تفویض مکرر کرنا -
**recommittment, recommittal**, *nn.*: (۱) از سر نو ارتکاب ؛ مکرر ارتکاب - (۲) از سر نو سپردگی یا حوالات - (۳) تفویض مکرر -
**Recompense**, *v. t. & n.* : (۱) اجر دینا ؛ جزا دینا ؛ سزا دینا ' مکافات دینا ؛ عوض دینا - (۲) تلافی کرنا ؛ معاوضہ دینا ؛ بھرپائی کرنا ؛ هرجانہ دینا - (۳) مکافات ؛ جزا ؛ تلافی ؛ معاوضہ ؛ هرجانہ -
**Recompose**, *v. t.*: دوبارہ جوڑنا ' جمع ' امتزاج کرنا -
**Recompound**, *v. t.*: پھر ملانا ' جوڑنا ' ترتیب دینا ؛ تازہ ترکیب دینا -
**Reconcile**, *v. t.* : (۱) من جانا ؛ مل جانا ؛ صلح کر لینا ؛ ملاپ کر لینا ؛ ( لڑائی کے بعد ) صلح کرا دینا ؛ ملاپ کر دینا - (۲) (مقدس مقام کو خرابی کے بعد ) پاک کرنا ؛ پوتر بنانا ؛ مطہر کرنا (خاص نماز یا دعا وغیرہ سے ) - (۳) راضی برضا کرنا ؛ سر تسلیم خم کرانا ؛ منوا دینا (عموماً بصیغۂ مجہول مثلاً *he was reconciled to a life of obscurity* ) - (۴) ( جھگڑا ) مٹانا ؛ ( معاملہ ) رفع دفع کرا دینا ؛ تصفیہ کرا دینا - (۵) ( متضاد بیانات وغیرہ کو ) هم آهنگ کرنا ؛ توافق پیدا کرنا ؛ میل دینا ؛ موافق بنانا ؛ مطابقت دینا ؛ تطبیق کرنا ( مثلاً *it is difficult to r. such conflicting statements* ) -
**reconcilability**, *n.*: صلح پذیری ؛ مصالحت پذیری ؛ تطبیق پذیری -
**reconcilable**, *a.* : صلح پذیر ؛ مصالحت پذیر ؛ تطبیق پذیر -
**reconciliation, reconcilement**, *nn.*: مصالحت ؛ موافقت ؛ تصفیہ ؛ ملاپ ؛ توافق ؛ تطبیق -
**Recondite**, *a.* : (۱) ( مضامین وغیرہ ) مغلق ؛ غامض ؛ پیچیدہ ؛ غیر معروف ' عسیر الفہم ؛ دور از کار - (۲) ( مصنف ) اغلاق پسند ؛

مشکل نویس ؛ مشکل پسند -

**reconditely**, *adv.* : غامضانہ ؛ اغلاق کے ساتھ ؛ مشکل پسندی سے ؛ مشکل نویسی سے -

**reconditeness**, *n.* : پیچیدگی ؛ اغلاق ؛ مشکل پسندی ؛ مشکل نویسی -

**Recondition**, *v. t.* : ( از سر نو ) درست کر دینا ؛ پھر سے ٹھیک ٹھاک کر دینا ؛ سارا نظم بدل کر اصلاح کر دینا ؛ نئے سرے سے تشکیل کرنا -

**Reconnaissance**, *n.* : (۱) ( جنگی ) جاسوسی ؛ دیکھ بھال ؛ قراولی - (۲) فوج قراول ؛ گروہ جاسوساں - (۳) ( کسی چیز کی ابتدائی ) دیکھ بھال ؛ تمہیدی معائنہ -

*r. in force* : پورے دستہ فوج کی دیکھ بھال ' قراولی -

**Reconnoitre**, *v. t., & i. & n.* : (۱) ( غنیم یا موقع کی ) دیکھ بھال کرنا ؛ قراولی کرنا - (۲) ابتدائی دیکھ بھال کرنا ؛ تمہیدی معائنہ کرنا - (۳) ( شاذ ) فوجی دیکھ بھال ؛ قراولی -

**reconnoitrer**, *n.* : قراول -

**Reconquer**, *v. t.* : دوبارہ فتح کرنا ؛ پھر فتح کر کے حاصل کرنا -

**Reconsider**, *v. t.* : نظر ثانی کرنا ؛ غور مکرر کرنا -

**Reconstitute**, *v. t.* : پھر قایم یا مرتب کرنا ؛ پھر مشتمل ہونا ؛ دوبارہ آئین بند کرنا

**Reconstruct**, *v.t.* : مکرر ترکیب دینا ؛ پھر بنانا ؛ نو تعمیر کرنا -

**reconstruction**, *n.* : ازسرنو تعمیر ' تنظیم ' تجدید ' اصلاح -

**Reconvert**, *v. t.* : پھر اصلی مذہب پر لانا ؛ رجوع ثانی کرانا -

**Record**, *v.t.* : (۱) ( پرندوں کا ) چرکنا ؛ گنگنانا ؛ چوں چوں کرنا - (۲) قلمبند کرنا ؛ ضبط تحریر میں لانا ؛ رقم کرنا ؛ اندراج کرنا ؛ چڑھانا ؛ ( دفتر وغیرہ میں ) لکھتیا لینا - (۳) محفوظ کر لینا ؛ ( کسی شکل میں ) یادگار قائم کر لینا ؛ ریکارڈ قایم کرنا -

*recording angel* : کاتب اعمال ؛ نیکی یا بدی کا فرشتہ -

**recordable**, *a.* : لائق تحریر ؛ اندراج پذیر ؛ یادگار -

**Record**, *n.* : (۱) اندراج ؛ قلم بندی ؛ ضبط تحریر میں آنا - (۲) تحریر ؛ دستاویز ؛ مثل ؛ فرد ؛ کاغذات ؛ ( سرکاری ) روداد - (۳) تاریخی دستاویز ؛ (تحریری) تاریخی شہادت وغیرہ ؛ یادگار ؛ ماثر ؛ آثار ؛ نشان - (۳) پچھلی زندگی کے تحریری حالات ؛ اعمال نامہ ؛ کارنامہ - (۴) ریکارڈ ؛ کسی چیز میں بہترین کار نامہ ؛ بہترین کرتب - (۵) ( بطور صفت ) انتہائی یادگار ؛ جو ریکارڈ قایم کرے ( مثلاً *at r. pace* ) - (۶) ( گراموفون ) ریکارڈ -

*break* or *beat the r.* : پچھلوں سے سبقت لے جانا ؛ ریکارڈ توڑ دینا -

*gramophone r.* : آلۂ آہنگ نگاری کی تھالی ؛ گراموفون رکارڈ -

*keep to the r.* : نفس مبحث سے نہ ہٹنا -

*Public R. Office* : لندن کا محافظ خانہ -

*r. height* : انتہائی بلندی -

*R. Office* : محافظ خانہ ؛ رکارڈ آفس -

*r. pace* : انتہائی رفتار ؛ تیز ترین رفتار -

*travel out of r.* : نفس مبحث سے دور ہو جانا -

**Recorder**, *n.* : (۱) اندراج کرنے والا ؛ قلمبند کرنے والا وغیرہ - (۲) ناظم بلدہ ؛ منصف ؛ شہری حاکم عدالت - (۳) آلۂ اندراج نگار ؛ شمار نما ؛ درجہ نما ؛ سوئی - (۴) بانسری کی وضع کا ایک باجہ جو اب متروک ہے -

**recordership**, *n.* : نظامت بلدہ ؛ منصفی -

**Recount**, *v. t.* : بیان کرنا ؛ مفصل سنانا ؛ رام کہانی کہنا ؛ شرح و بسط سے بیان کرنا ؛ قصہ سنانا ؛ کتھا سنانا ؛ نقل کرنا -

**Recount**, *v. t. & n.* : پھر گننا ؛ دوبارہ شمار کرنا -

**Recoup**, *v. t. & i.* : (۱) ( قانون ) کم کر لینا ؛ وضع کر لینا ؛ ( واجب الادا رقم میں سے ) وضعات کرنا ؛ (۲) ( نقصان کی ) تلافی کرنا ؛ ( نقصان ) بھرنا -

*r. oneself* : اپنے نقصان یا خرچ شدہ رقم کو وصول کر لینا -

**recoupment**, *n.* : (۱) وضعات - (۲) تلافی ؛ معاوضہ -

**Recourse**, *n.* : (۱) استعانت ؛ استمداد ؛ پناہ جوئی ؛ آسرا لینا - (۲) ( شاذ ) تدبیر ؛ چارہ -

*have r. to* : آسرا لینا ؛ مدد یا مشورہ لینا ؛ کام میں لانا ؛ استعمال کرنا -

**Recover**, *v. t. & i. & n.* : (۱) پھر پالینا ' دوبارہ حاصل کر لینا ؛ پھر ہاتھ آ جانا ؛ باز یافت ہونا ؛ نکال لینا ( زمین ' سمندر سے ) - (۲) حق پانا ؛ معاوضہ لینا ؛ ( عدالت کے حکم سے ) بھرپائی کرانا ؛ واپس لینا ؛ وصول کرنا ( قرضہ ' ہرجانہ وغیرہ ) - (۳) افاقہ پانا ؛ صحت پانا ؛ بحال ہو جانا ؛ ہوش آ جانا ؛ جان آ جانا - (۴) پنپنا ؛ ( کمی یا نقصان کو ) پورا کر لینا ؛ تلافی کر لینا - (۵) ( شاذ ) واپس پہنچنا ؛ لوٹنا - (۶) وہ جگہ جہاں تلوار چلانے کے بعد واپس آئے ؛ تلوار چلانے کے بعد سے واپس لانا -

*r. one's legs* : ( گرنے کے بعد ) اٹھ کھڑا ہونا -

*r. oneself* : بحال ہو جانا ؛ حواس بجا ہو جانا ؛ ہوش میں آ جانا ؛ اپنے آپ کو سنبھال لینا -

*r. sword* : تلوار باہر کھینچنا ؛ گھونپ کر نکالنا ؛ ( جنگی اصطلاح میں ) تلوار علم کرنا ؛ شمشیر کشیدہ کرنا ؛ تلوار الف یا سیدھی کھڑی کرنا ( اس طرح کہ قبضہ منہ کے سامنے ہو ) -

**recoverable**, *a.* : باز یافتنی ؛ ممکن الحصول وغیرہ -

**Recover**, *v. t.* : پھر ڈھانکنا ؛ باز پوشی کرنا -

**Recovery**, *n.* : صحت یابی ؛ افاقہ ؛ شفایابی ؛ بحالی ؛ باز یافت ؛ وصولی وغیرہ -

**Recreant**, *a. & n.* : (۱) ( شعر و خطابت ) نامرد ؛ ہیز ؛ دون ہمت - (۲) منکر ؛ مرتد ؛ بے وفا ؛ بد عہد ؛ غدار -

**Recreate**, *v.i. & t.* : باعث تفریح ہونا ؛ باعث تفنن ہونا ؛ طبیعت کو تروتازہ کرنا ( کھیل کود سیر و تفریح کے ذریعے ) -

**recreation**, *n.* : تفنن ؛ تفریح ؛ لطف اندوزی -

**recreative**, *a.* : تفریحی ؛ فرحت بخش ؛ لطف انگیز -

**Recreate**, *v. t.* : نئے سرے سے پیدا کرنا -

**Recrement**, *n.* : (۱) ( شاذ ) پھوک ؛ فضلہ ؛ میل - (۲) (عضویات) رقیق مادہ جو جسم سے الگ ہو کر اس میں پھر جذب ہو -

**recrementitious**, *a.* : فضلہ آمیز -

**Recriminate**, *v.i.* : مطاعنہ کرنا ؛ ترکی بہ ترکی لڑنا ؛ ( الزام کے ) جواب میں الزام دینا ؛ ایک دوسرے کو برا بھلا کہنا ؛ ( ایک دوسرے کو ) طعن و تشنیع کرنا -

**recrimination**, *n.* : الزام ؛ الزامی جواب ؛ مطاعنہ ؛ طعن و تشنیع ( دونوں طرف سے ) -

**recriminative, recriminatory**, *aa.* : الزامی ؛ طعن آمیز -

**Recross**, *v. t.* : دوبارہ پار اترنا ؛ دوبارہ عبور کرنا -

**Recrudesce**, *v.i.* : ( پھوڑے پھنسی بیماری یا شورش کا ) پھر زور ہو جانا ؛ پھر بھڑکنا یا پھوٹ پڑنا ؛ پھر شدت ہونا ؛ عود کرنا -

**recrudescent**, *a.* : عود کرنے والا ؛ دوبارہ پھوٹنے والا -

**recrudescence**, *n.* : عود دوبارہ ؛ از سر نو شدت -

**Recruit**, *n.* : (۱) نوسکھیا ؛ امیدوار سپاہی ؛ کارآموز ؛ رنگروٹ - (۲) نو شریک (کسی جماعت یا انجمن میں) - (۳) اناڑی ؛ سیکھتڑ (اکثر raw r.) -

**Recruit**, *v.t. & i.* : (۱) (فوج وغیرہ کے لئے) بھرتی کرنا ؛ داخلہ کرنا ؛ رنگروٹ جمع کرنا ؛ فراہم کرنا - (۲) رنگروٹ بنانا ؛ بھرتی کرنا (فوج میں) ؛ داخل کرنا (کسی جماعت وغیرہ میں) - (۳) نیا کرنا ؛ تازہ دم کرنا ؛ تجدید کرنا ؛ کمی کو پورا کرنا ؛ مرمت یا درستی کرنا - (۴) صحت حاصل کرنا ؛ صحت یابی کی کوشش کرنا -

**recruital**, *n.* : صحت یابی -

**recruitment**, *n.* : نئی بھرتی ؛ داخلہ -

**Rectal**, *a.* : مستقیمی ؛ امعائے مستقیم کی -

**Rectangle**, *n.* : مستطیل ؛ قائم الزوایا ؛ شکل مستطیل -

**Rectangular**, *a.* : مستطیل ؛ مستطیل نما ؛ قائم الزوایا -

**rectangularity**, *n.* : مستطیل ہونا ؛ مستطیلیت -

**rectangularly**, *adv.* : مستطیل بناتے ہوئے ؛ بہ شکل مستطیل -

**Rectify**, *v. t.* : (۱) تصحیح کرنا ؛ درستی کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ ترمیم کرنا ؛ ٹھیک ٹھاک کر لینا ؛ (آلے کو) کام لینے کے لئے تیار کر لینا - (۲) دور کرنا (خرابی ؛ غلطی ؛ شکایت) ؛ ازالہ کرنا ؛ تلافی کرنا - (۳) (کیمیا) تصفیہ کرنا ؛ تقطیر مکرر کرنا ؛ صاف تر کرنا - (۴) (ہندسہ) (خط منحنی کے برابر کا سیدھا خط نکالنا ؛ خط مستوی بنانا -

**rectifiable**, *a.* : تصحیح پذیر ؛ اصلاح پذیر ؛ تلافی پذیر -

**rectification**, *n.* : تصحیح ؛ اصلاح ؛ درستی ؛ تلافی ؛ تقطیر مکرر -

**rectifier**, *n.* : اصلاح کرنے والا وغیرہ -

**Rectilinear, -lineal**, *a.a.* : مستقیم ؛ بہ خط مستقیم ؛ خط مستقیم یا خطوط مستقیم کا ؛ سیدھے خط یا خطوط کا ؛ سیدھا خط بناتا ہوا یا بنانے والا ؛ خطوط مستقیم میں گھرا ہوا -

**rectilinearity**, *n.* : خط مستقیم میں ہونا ؛ تخطیط مستقیم ؛ مستقیم شکلی -

**rectilinearly**, *adv.* : مستقیمانہ ؛ سیدھا خط بناتے ہوئے -

**Rectitude**, *n.* : (۱) راست روی ؛ راستبازی ؛ دیانت ؛ صدق - (۲) (شاذ) صحیح ہونا ؛ صحت ؛ اصابت -

**Recto**, *n.* : کھلی کتاب کا سیدھی طرف کا صفحہ ؛ صفحۂ راست -

**Rector**, *n.* : (۱) ریکٹر ؛ حلقے کا پادری (جس کو خود کلیسا کی طرف سے مدد معاش ملتی ہو) - (۲) (براعظم یورپ میں) جامعہ یا مدرسے کا صدر ؛ ناظم ؛ شیخ ؛ (انگلستان میں) آکسفورڈ کے لنکن اور ایگزیٹر کالج کے صدر کا لقب ؛ (اسکاچستان میں) ثانوی مدرسے وغیرہ کا صدر مدرس -

**rectress**, *n.* : صدر مدرسہ ؛ ناظمہ -

**rectorate, rectorship**, *nn.* : ریکٹر کا عہدہ یا منصب ؛ ریکٹری ؛ پادری گری ؛ صدارت ؛ نظامت ؛ صدر مدرسی -

**rectorial**, *a.* : پادری کا ؛ صدر جامعہ کا ؛ صدر مدرس کا -

**Rectory**, *n.* : (۱) ریکٹر یا پادری کا عہدہ یا منصب - (۲) پادری یا ریکٹر کا گھر -

**Rectum**, *n.* : امعائے مستقیم ؛ بڑی انتڑی کا نیچے کا سرا یا آخری حصہ -

**Recumbent**, *a.* : لیٹا ہوا ؛ لیٹراں ؛ تکیہ لگائے ؛ متکی -

**recumbency**, *n.* : لٹائی ؛ اتکا ؛ لیٹا ہوا یا تکیہ لگائے ہونا -

**recumbently**, *adv.* : لیٹا ہوا ؛ تکیہ لگائے -

**Recuperate**, *v. t. & i.* : (۱) صحت یا قوت حاصل کرنا ؛ بحال ہو جانا ؛ تندرستی پا جانا - (۲) تلافی کر لینا (نقصان یا جسمانی قوت کی) ؛ سنبھل جانا ؛ پنپ جانا -

**recuperation**, *n.* : صحت یابی ؛ شفایابی ؛ قوت یابی ؛ تلافی ؛ پنپنا ؛ سنبھلنا -

**recuperative**, *a.* : صحت یابی کا وغیرہ -

**Recur**, *v. i.* : (part. -*urring*) : (۱) (دل میں) یاد آنا ؛ دوبارہ خیال آنا - (۲) رجوع کرنا ؛ عود کرنا ؛ (اصل مطلب کی طرف خیال یا تقریر میں) پلٹنا - (۳) مکرر آنا ؛ تکرار ہونا ؛ بار بار واقع ہونا -

*recurring decimals* : اعشار متوالی ؛ کسور متوالی -

*recurring curve* : دور پیہم ؛ دائرہ -

**recurrence**, *n.* : مکرر وقوع ؛ رجوع ؛ اعادہ ؛ تکرار ؛ تواتر -

**Recurrent**, *a. & n.* : (۱) (شرائین ، شاخیں وغیرہ) پیچھے کو مڑنے والی ؛ باز گرد ؛ راجعہ - (۲) بار بار ہونے والا ؛ مکرر الوقوع ؛ مکرر ؛ متواتر ؛ معاود -

**recurrently**, *adv.* : (۱) پیچھے کو مڑتے ہوئے - (۲) مکرر ؛ متواتر ؛ بار بار -

**Recurve**, *v. t. & i.* : پیچھے مڑنا یا موڑنا ؛ برگردان کرنا یا ہونا ؛ باز خم کرنا یا ہونا -

**recurvate**, *a.* : باز خمیدہ ؛ برگرداں -

**recurvature**, *n.* : برگردانی ؛ بازخمی ؛ الٹا موڑ -

**Recusant**, *n. & a.* : (۱) (تاریخ) کلیسائے انگلستان کی عبادات میں شرکت سے انکار کرنے والا - (۲) نافرمان ؛ متمرد ؛ سرکش ؛ رمیدہ ؛ کج رفتہ ؛ گمراہ -

**recusance, -ancy**, *nn.* : انحراف ؛ عدول حکمی ؛ تمرد -

**Recuse**, *v. t.* : (۱) (شاذ) رد کرنا ؛ نہ ماننا ؛ مسترد کر دینا ؛ الغا کر دینا - (۲) اعتراض کرنا ؛ معارضہ کرنا (حکم عدالت سے تعصب کا الزام دے کر) -

**Red**, *a. & n.* : (۱) سرخ ؛ لال ؛ احمر ؛ قرمزی - (۲) خونی ؛ انقلابی ؛ انقلاب پسند ؛ اشتراکی ؛ سرخ پوشوں کا - (۳) لالی ؛ سرخی ؛ سرخ رنگ - (۴) سرخ رنگ کا ایک روپ یا درجہ - (۵) (جوئے کی چوپڑ کی وغیرہ میں) سرخ پٹری ؛ سرخ خانہ - (۶) اٹنے کی سرخ گیند ؛ سرخا - (۷) سرخ پوشاک - (۸) لال بیڑا (قدیم برطانوی بحری فوج کے تین بیڑوں میں سے ایک) - (۹) انتہا پسند ؛ انقلاب پسند ؛ نراجی ؛ خونی ؛ سرخ پوش ؛ اشتراکی -

*all -r. (route &c.)* : برطانوی ؛ زیر نگین برطانیہ (سرخ رنگ سے استعارہ ہے جو نقشوں میں برطانیہ اور مقبوضات برطانیہ کے لئے مخصوص ہے) -

*don't care a r. cent* : دمڑی بھر پروا نہیں ؛ اتنی سی بھی پروا نہیں -

*draw r. herring across* : کوئی اور جوش انگیز بات چھیڑ کر زیر بحث مسئلے سے توجہ ہٹا دینا -

*neither fish, flesh, nor good r. h.* : نامعلوم ؛ مجہول الکیفیت -

*r. bark* : لال چھال ؛ سنکونا (اعلیٰ قسم کی) -

*r. blind* : سرخندھا ؛ سرنگندھا ؛ جسے سرخ رنگ نہ سوجھے -

*r. book* : اشراف نامہ ؛ فہرست امرا -

*r. box* : قلمدان وزارت -

*redbreast* : لال چڑی -

*r. -cap* : فوجی پولیس کا جوان -

*r. cent* : امریکی پیسہ -

*redcoat* : لال کرتی ؛ گورا ؛ انگریزی فوج کا سپاھی -

*r. cross* : ( ۱ ) صلیب احمر ؛ انگریزوں کا نیز صلیبی مجاھدین نصارٰی کا قومی نشان - ( ۲ ) مجروحین کے علاج و امداد کی انجمن -

*r. -eye* : ایک قسم کی سرخ مچھلی ؛ سرخ چشم -

*r. -eyes* : (۱) سرخ ، خون کبوتر آنکھیں ؛ چشم خونین ( رونے کی وجہ سے ) - (۲) پرندوں وغیرہ کی آنکھیں جن کا پردۂ عینیۂ ( iris ) سرخ ھو -

*r. -fish* : نرسا من مچھلی ؛ سرخ ماھی -

*r. flag* : علم بغاوت ؛ انقلاب کا جھنڈا؛ لڑائی کا جھنڈا؛ علامت جنگ ؛ سرخ جھنڈی ؛ روکنے کا اشارہ ؛ خطرے کی علامت -

*r. gold* : ( متروک یا شعر میں ) زر خالص ؛ زر سرخ ؛ کھرا سونا ؛ کندن ؛ زر نقد ؛ کھرا روپیہ -

*r. gum* : ( ۱ ) سرخ بادہ ؛ لال دانے ( بچوں کا مرض دانت نکلنے کے زمانے میں) - (۲) لال گوندیا (دار چینی کی ایک قسم) -

*r. -handed* . عین حالت جرم میں -

*r. hat* : (۱) کلاہ احمر ؛ اسقفی کلاہ ؛ کارڈنل کی ٹوپی - (۲) لال پٹیا ؛ انگریزی فوجی افسر کا چھیڑ کا نام -

*r. heat* : (۱) اشد حرارت ؛ انتہای گرمی ؛ آتشین حرارت ؛ لال انگارا پن - ( ۲ ) انتہائی جوش یا شدت -

*r. herring* : سرخ رنجہ ؛ دود پخت هیرنگ -

*r. hot* : لال انگارا ؛ آتشین ؛ بیحد مشتعل ؛ جوش میں یا غصے میں بھرا ھوا -

*r. -hot poker* : ایک پودا جس میں شعلہ رنگ پھولوں کی بالیاں ھوتی ھیں ؛ گل آذر -

*r. lamp* : لال بتی ؛ ڈاکٹر کے گھر یا عطار کی دوکان کا نشان -

*r. lane* : ( بچوں کی کھلائیوں کی زبان میں ) گلا ؛ حلق -

*r. lead* : (۱) سیندور ؛ شنگرف - (۲) سیندورنا ؛ سیندور بھرنا -

*r. -legged* : سرخ پایہ -

*r. -legs* : سرخ پا ؛ لل پا یا ؛ وہ پرندے وغیرہ جن کی ٹانگیں سرخ ھوتی ھیں -

*r. -letter (day)* : روز عیش ؛ عید ؛ جشن کا دن ؛ خوشی کا دن ؛ تیو تہوار ؛ چھٹی کا دن ؛ یوم سعید -

*r. letter* : سرخ حرفوں سے لکھنا ؛ یادگار ھمیش بنادینا ؛ عید قرار دینا -

*r. light* : لال روشنی ؛ علامت خطر ( ریلوں وغیرہ پر ) -

*r. man* : سرخ فام ؛ قدیم امریکی باشندہ -

*r. meat* : لال گوشت ( گائے ، بکری کا ) -

*r. mass* : نماز سرخ جامہ (جس میں پادری سرخ لباس پہنے ھو) -

*r. -poll* : گانے والے کلغی دار پرندوں کی چند قسمیں -

*r. polls* : شاخ بریدہ سرخ مو مویشی -

*r. rag* : (۱) دیوانہ را ھوئے ؛ اشتعال انگیز چیز - (۲) لال گھن ( جو اناج میں لگ جاتا ھے ) -

*r. rattle* : جوں ؛ کلا -

*r. ribbon* : لال فیتہ ؛ آرڈر آف باتھ کا نشان -

*r. sanders* : جزائر شرق الھند کے ایک درخت کی لکڑی جس سے رنگ نکالتے ھیں -

*redshank* : ایک قسم کا چہا -

*r. -short* : جلتا لوھا جو انگارا ھو کر کرارا بن جاتا ھے -

*redskin* : سرخ فام ؛ سرخ جلد (قدیم امریکی باشندہ ) -

*r. snow* : بحر منجمد شمالی اور کوہ آلپ کی برف جو ایک قسم کی کائی سے سرخ ھو جاتی ھے -

*r. spider* : پت مکڑی ؛ ایک کیڑا جو پتے کھا جاتا ھے -

*redstart* : لل دما ؛ سرخ دم ( ایک گانے والا پرند ) -

*r. -streak* : لال سیب ؛ ولایتی سیب ؛ سیبچہ -

*r. tape, redtapery, redtapism.* : دفتری گھس گھس ؛ دفتری طوالت ؛ ضابطہ پرستی -

*redtapist* : رسم پرست ؛ ضوابط پرست -

*r. triangle* : سرخ مثلث ؛ وائی - ایم - سی - اے (انجمن جوانان مسیحی ) کا نشان -

*r. -water* : مرض البول دموی ؛ تپ وبای (جس میں سرخ پیشاب ھوتا ھے) -

*r. -wing* : سرخ پر ؛ لل پرا ؛ طوطی اور بعض دوسری قسم کے پرند -

*redwood* : پتنگ ( درخت کی قسمیں ) -

*r. -worm* : سرخ کیچوا (جسے مچھلی کے چارے میں لگاتے ھیں ) -

*see the r. light* : ( مجازاً ) خطرے کا قرب محسوس کرنا -

*the R. Flag.* : ایک جدید انقلابی گیت -

*with r. hands* : جس کے ھاتھ خون آلودہ ھوں -

**redden**, *v. t. & i.*: سرخ کرنا ؛ لال ھوجانا -

**reddish, reddy**, *aa.*: سرخی مائل ؛ سرخ گوں ؛ لالی لئے ؛ محمر -

**redly**, *adv.* : سرخی لئے ؛ سرخی مائل -

**redness**, *n.*: لالی ؛ سرخی ؛ حمرت ؛ انقلاب پسندی ؛ انتہا پسندی -

**Red-** : لاطینی الاصل الفاظ میں -re کے بجائے آتا ھے -

**Redact**, *v. t.*: ( کتاب شائع کرنے کے لیے ) تدوین کرنا ؛ تہذیب کرنا ؛ مرتب کرنا -

**redactor**, *n.*: مدون ؛ مرتب -

**Redaction**, *n.* : (۱) تدوین ؛ تہذیب ؛ ترتیب ؛ نظر ثانی ( کتاب وغیرہ کی ) - (۲) اشاعت نو ؛ نسخۂ جدید -

**Redan**, *n.*: مثلثی دمدمہ ؛ سموسادھس -

**Redd**, *v. t.*: (اسکاچستان) درست کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ تصفیہ کرنا ؛ چکانا -

**Reddle**, *n. & v. t.* : (۱) ایک قسم کی لوھا ملی لال مٹی - (۲) لال مٹی ( کے رنگ) میں رنگنا -

**Rede**, *n.*: ( قدیم ) (۱) مشورہ ؛ نصیحت - (۲) منصوبہ ؛ ارادہ - (۳) بیان ؛ کہانی ؛ قصہ -

**Rede**, *v. t.*: ( قدیم ) (۱) مشورہ دینا ؛ نصیحت کرنا ؛ سمجھانا - (۲) حل کرنا ( معمہ ) ؛ تعبیر دینا ( خواب کی ) -

**Redeem**, *v. t.*: ۱) (محنت سے یا قرار دادہ قیمت دے کے) چھڑا لینا ؛ واپس خریدنا ؛ فک کرانا ( جائداد) - ( ۲ ) واپس لینا ؛ پھر سے حاصل کرنا ( کھوئی عزت ، رتبہ وغیرہ ) - ( ۳ ) روپیہ دے کر معاملہ ھموار کر لینا ؛ روپیہ دے کر سمجھوتا کرلینا - ( ۴ ) ایفا کرنا ؛ پورا کرنا ( وعدہ ) - ( ۵ ) آزاد کرانا ؛ مخلصی دلانا یا پانا ؛ غلامی سے چھوٹنا یا چھڑانا ( روپیہ دے کر ) ؛ جان بچانا ( زر فدیہ ادا کر کے ) - ( ۶ ) بچانا ؛ نجات دلانا ؛ چھڑا لانا ؛ ( خلاقی پستی سے ) ابھارنا - (۷) ( خدا کا ، گناہ یا عذاب سے ۔)

بچانا ؛ نجات بخشنا ؛ نعم‌البدل ہونا - ( ۸ ) تلافی کرنا - ( ۹ ) بد نمائی سے محفوظ رکھنا ؛ بد نما نہ معلوم ہونے دینا مثلاً :
*the eyes redeem the ugliness of the face* : آنکھیں چہرے کو بد نما نہیں معلوم ہونے دیتیں -
*has one redeeming feature* : اس میں ایک خوبی ہے جس سے اس کے عیوب کی تلافی ہوجاتی ہے -
**redeemable**, *a.* : قابل نجات ؛ انفکاک پذیر ؛ کفارہ پذیر ؛ تلافی پذیر -
**redeemer**, *n.* : ( خصوصاً حضرت مسیح کی نسبت ) نجات دہندہ ؛ شفیع -
**Redemption**, *n.* : ( ۱ ) انفکاک ؛ مخلصی ؛ نجات ؛ تلافی وغیرہ - ( ۲ ) نجات بالکفارہ ؛ نجات ؛ شفاعت ( جو حضرت مسیح کی شہادت کے بدولت ہوگی ) - ( ۳ ) وجۂ نجات ؛ باعث مخلصی - ( ۴ ) ادائگی زر نقد ؛ خرید -
*in the year of our r.* : شفاعت کا سال یعنی سنہ مسیحی -
**redemptive**, *a.* : تلافی کا ؛ نجات کا ؛ نجات بخش ؛ تلافی کن -
*Redif*, *n.* : ردیف ؛ ترکی کی محفوظ فوج ( کا سپاہی ) -
**Redingote**, *n.* : ایک طرح کا ترکی کوٹ جو عورتیں پہنتی ہیں ؛ ریڈنگوٹ -
**Redintegrate**, *v. t.* : ( ۱ ) دوبارہ متحد یا سالم بنانا - ( ۲ ) دوبارہ مکمل کرنا ؛ از سر نو تکمیل کرنا -
**redintegration**, *n.* : از سر نو تکمیل ؛ دوبارہ متحد کرنا یا کیا جانا -
**Redirect**, *v. t.* : پھر ہدایت کرنا وغیرہ ؛ ( خصوصاً خط کو ) دوسری جگہ بھیجنا ؛ پتا بدلنا ؛ دوسرے پتے پر بھیجنا -
**Rediscover**, *v. t.* : پھر پانا ؛ دوبارہ پانا ؛ ( کھوئی ہوئی یا بھولی ہوئی چیز کو ) دوبارہ پانا ؛ باز یا فت کرنا -
**Redistribute**, *v. t.* : پھر با نٹنا ؛ تقسیم کرنا تسہیم جدید کرنا -
**Redivide**, *v. t.* : پھر تقسیم کرنا ؛ تقسیم جدید کرنا -
**Redo**, *v. t.* : پھر کرنا ؛ نئے سرے سے کرنا -
**Redolent**, *a.* : ( ۱ ) ( شاذ ) خوشبو دار ؛ عطر افشاں ؛ معطر - ( ۲ ) تیز خوشبو والا ؛ تیز بو - ( ۳ ) ( مجازاً ) کسی شخص یا چیز سے مشابہت رکھنے والا ؛ ( کسی کی ) یاد دلانے والا -
**redolence**, *n.* : ( تیز ) خوشبو وغیرہ -
**Redouble**, *v. t. & i.* : دو چند کرنا ؛ چند در چند کرنا ؛ اور بڑھانا ؛ اور تیز کرنا ؛ قوی تر کرنا -
**Redoubt**, *n.* : گڑگچ ؛ ( مثمن یا مربع ) مورچہ -
**Redoubtable**, *a.* : زبردست ؛ قوی ؛ خوفناک -
**Redoubted**, *a.* : ( قدیم ) رعب دار ؛ خوفناک ؛ زبردست -
**Redound**, *v. i.* : ( ۱ ) بڑھانا ؛ سوا کرنا ؛ اضافہ کرنا ؛ (وجۂ) افزائش ہونا - ( ۲ ) منتج ہونا ؛ حاصل ہونا (بطور نتیجہ یا ثمر) ؛ پلٹ کر آنا ؛ رد عمل ہونا -
**Redress**, *v. t. & n.* : ( ۱ ) درست کرنا ؛ ترازو کرنا ؛ سیدھا بٹھانا ؛ ٹھیک ٹھاک کرنا - (۲) تلافی کرنا ؛ تداوی کرنا ؛ تعدیل کرنا ؛ خرابی مٹانا ؛ تدارک کرنا ؛ دور کرنا ؛ چارہ سازی ؛ حق رسی ؛ داد رسی کرنا - ( ۳ ) تلافی ؛ تدارک ؛ حق رسانی ؛ داد رسی -
*r. the balance* : دوبارہ مساوات قائم کرنا -
**Reduce**, *v. t.* : (۱) ( جراحی ) ( ہڈی یا جوڑ ) بٹھانا ؛ چڑھانا ؛ اصلی حالت پر لانا - ( ۲ ) ( ضبط و انضباط کا ) پابند بنانا ؛ عادی بنانا - ( ۳ ) بدلنا ؛ تحویل کرنا ؛ تحلیل کر کے دوسری شکل میں لانا ؛ استحالہ کرنا - ( ۴ ) ( اقسام میں ) تقسیم کرنا ؛ تبویب کرنا - (۵) مطابق کرنا ؛ تطبیق کرنا ؛ توفیق کرنا ؛ موزوں بنانا ؛ مناسب بنانا - ( ۶ ) ( شاذ ) جبر کرنا ؛ جبراً کرانا - ( ۷ ) مغلوب کرنا ؛ دبانا ؛ زیر کرنا ؛ مطیع کرنا ؛ منقاد کرنا ؛ ( بہ صورت مجہول ) مجبور ہونا ؛ مجبور ہو کر کرنا - ( ۸ ) مفلس کرنا ؛ محتاج کرنا ؛ پست کرنا ؛ پہنچانا (بری حالت کو) - (۹) کمزور کرنا ؛ گرا دینا ؛ گھٹا دینا ؛ پست کردینا ؛ محدود کردینا ؛ کم کردینا -
*r. anomalies to rule* : بے قاعدہ صورتوں کو کسی قاعدے کے ماتحت لانا -
*reduced circumstances* : فراغ کے بعد تنگ دستی یا مصیبت کی حالت -
*r. the establishment* : عملے میں تخفیف کرنا -
*reduced officers* : تخفیف شدہ عہدہ دار -
*reduced prices* : کم شدہ قیمتیں -
*r. rule to practice* : اصول کو عمل میں لانا -
**reducible**, *a.* : تحویل پذیر ؛ استحالہ پذیر ؛ قابل انضباط ؛ تبویب پذیر ؛ تقسیم پذیر ؛ قابل تخفیف ؛ کمی پذیر ؛ ممکن‌التسخیر ؛ جو مطیع یا مغلوب کیا جاسکے -
*Reductio ad absurdum*, *n.* : ( ۱ ) کسی اصول کے غلط ہونے کا ثبوت اس کے منطقی نتائج کو مہمل ثابت کرنے سے - ( ۲ ) کسی اصول پر اس حد تک عمل کرنا یا زور دینا کہ وہ مہمل ہوجائے -
**Reduction**, *n.* : ( ۱ ) تحویل ؛ تغیر ؛ تشکل ؛ استحالہ - ( ۲ ) انضباط ؛ تبویب ؛ تقسیم ؛ ترتیب - ( ۳ ) تخفیف ؛ تقلیل ؛ کمی ؛ گھٹائی ؛ منہائی - ( ۴ ) تسخیر ؛ مغلوب کردگی ؛ مطیع کرنا - (۵) مقصرہ شبیہ یا نقشہ وغیرہ ؛ مختصر شکل ( تصویر یا نقشے کی ) - (۶) (حساب) ایک قاعدہ جس سے نسب نما میں تبدیلی کی جاتی ہے -
*r. to absurdity* = Reductio ad absurdum
**Reduit**, *n.* : بالا حصار ؛ چور مورچہ ؛ پچھلا گڑگچ ؛ پس دمدمہ -
**Redundant**, *a.* : ( ۱ ) حشو و زائد ؛ فضول ؛ بھرتی کا ؛ برائے بیت - ( ۲ ) وافر ؛ بھرپور ؛ کثیر ؛ لبریز ؛ فراواں -
**redundance, redundancy**, *nn.* : زیادتی ؛ کثرت ؛ فراوانی ؛ حشویت ؛ زائد ہونا ؛ فضول ہونا
**redundantly**, *adv.* : بھرتی کے طور پر ؛ حشو کے طور پر ؛ بہ کثرت ؛ فراوانی سے -
**Reduplicate**, *v. t.* : دہرا کرنا ؛ دہرانا ؛ مثنیٰ بنانا ؛ تکرار کرنا ؛ تضعیف کرنا ؛ ( صرف و نحو ) تکرار حرفی کرنا -
**reduplicative**, *a.* : تضعیفی ؛ مکرر -
**Reduplication**, *n.* : ( ۱ ) دہرانا ؛ تکرار ؛ تضعیف - ( ۲ ) ہو بہو تصویر ؛ مثنیٰ - ( ۳ ) ( صرف ) حرف یا بول کی تکرار - ( ۴ ) مکرر حرف یا بول -
**Redye**, *v. t.* : پھر رنگنا ؛ دوبارہ رنگنا -
**Ree** : دیکھو Reeve -
**Re-echo**, *v. i. & t.* : گونجنا ؛ گونج جانا ؛ صدا دینا ؛ صدا آنا -
**Reed**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) نرسل ؛ سرکنڈا ؛ نے - ( ۲ ) پتا ور ؛ سرپتا ؛ بیند ( چھپر کے لئے ) - ( ۳ ) ( شعر ) تیر ؛ نے ؛ بانسری ؛ مرلی ؛ گوالوں کے گیت ؛ راعیانہ شاعری ؛ دیہاتی شاعری ؛ ( گراں

چونٹی - (۴) ( باجوں کی ) مہنال ( جسے منہہ سے لگا کر
بجاتے ہیں ( عموماً جمع میں ) - (۵) نلکیاں ؛ نلیاں ( لوھے
وغیرہ کی ) ؛ ذابات - (۶) منہ سے بجانے کے باجے ؛ منہ باجے
(۷) چھچھہ ؛ کنگھی ( جلاھوں کی ) - (۸) نرسل چڑھانا ؛
چھپر بنانا ؛ ( نرسل سے ) بینڈ باندھنا - (۹) نلیاں بنانا ؛
( آرائش کے لئے ) غابہ کاری کرنا - (۱۰) مہنال لگانا ؛ کھونٹیاں
لگانا ؛ نرسل بٹھانا ( بانسری وغیرہ باجوں میں ) -

*broken r.* : بوداسہارا ؛ نا قابل اعتماد آدمی -

*lean on a r.* : بودا سہارا لینا -

*r. -babbler, -warbler, -wren, -bunting, - sparrow* : پرندوں کی قسمیں -

*r.-mace* : = Bulrush

*r. pheasant* : ( ڈڑھیل ) پھدکی ' ایک قسم کا پرند -

*r. -pipe* : بانسری ' نے وغیرہ باجے -

*r. -stop* : ( باجے کی ) کھونٹی (نرسل یا بانس کی ) ؛ پردہ -

**reeded**, *a.* : نرسل بھرا -

**Re -edify**, *v. t.* : (۱) از سر نو تعمیر کرنا ؛ پھر سے بنانا ( عمارت وغیرہ - (۲) دوبارہ قایم کرنا یا باندھنا ( امید' آس ) ؛ پھر سے بنانا ( جسم کو ) -

**Reedling**, *n.* : ولایتی پھدکی ؛ ایک پرند جس کے ڈاڑھی ھوتی ھے -

**Reedy**, *a.* : (۱) نرسل بھرا ؛ پراز نے ؛ جھنڈیلا -(۲) نرسل کا ؛ نے کا ؛ نے جیسا ؛ نلکیوں کا - (۳) کمزور ؛ دبلا پتلا ؛ سرکنڈے جیسی موٹی ( گھاس ) - (۴) بانسری کی سی تیز ' خشن -

**reediness**, *n.* : نرسلوں کی کثرت ؛ نرسلوں یا نلیوں کا ھونا ؛ دبلاپا ؛ تیزی ؛ خشونت -

**Reef**, *n. & v. t.* : (۱) بادبان پردہ ؛ باد بانچہ ( یہ تین یا چار ھوتے ھیں اور ان کے کھولنے یا باندھنے سے کشتی کی رفتار کم و بیش ھوتی ھے ) - (۲) باد بانچہ لپیٹنا ؛ چھوٹا کرنا ( بادبان وغیرہ کو ) -

*r. -knot* : دھری گرہ -

*take in a. r.* : (۱) باد بانچہ لپیٹنا - (۲) احتیاط سے چلنا ؛ پھونک پھونک کر قدم رکھنا -

**Reef**, *n.* : (۱) ساحلی سنگستان ؛ پتھریلا ساحل ؛ ( کنار آب ) ریتی ؛ ترائی - (۲) ( کان کنی ) رگ زر ؛ طبقۂ حجری -

**Reefer**, *n.* : (۱) باد بانچی ؛ ( عامیانہ ) نا خدا ؛ مددگارکپتان - (۲) دھری گرہ - (۳) مرتی دھری صدری ؛ دھرا سینہ بند - ( reefing -jacket )

**Reek**, *n.* : (۱) ( ادبی زبان اور اسکاچستان ) دھواں ؛ دخان ؛ بخار ؛ بھاپ ؛ ابخرات ؛ بد بو ؛ بھپکا ( بو کا ) ؛ بساندی ' گندی یا دھواں بھری ھوا یا فضا -

*Auld Reekie* : ایڈن برا (Edinburgh) -

**reeky**, *a.* : پردخان ؛ دھواں بھرا -

**Reek**, *v. i.* : (۱) دھواں اٹھنا ؛ ( جلنے کے بعد ) بھاپ اٹھنا ؛ ابخرہ نکلنا - (۲) بھپکا نکلنا بو آنا ؛ بو دینا ( تمباکو ' خون وغیرہ کی اور استعارتاً تصنع ' قتل وغیرہ کی ) -

**Reel**, *n. & v. t. & i* : (۱) چرخی ؛ چکلی ؛ گتی ؛ ریل ( دھاگے کی ) - (۲) گولا ؛ بیلن ؛ چکری ( سوت وغیرہ لپیٹنے کی ) - (۳) چکر ؛ پھرکی ؛ لٹو - (۴) لپیٹنا ؛ (چرخی پر) چڑھانا ؛ اٹیرنا - (۵) چرخی چلانا ؛ ریشم کھولنا ؛ ( چرخی سے ) اتارنا ؛ چرخی پھرا کر ڈور کھینچنا ( مچھلی وغیرہ کی ) - (۶) فر فر دھرانا ؛ فراٹے بھرنا - (۷) (ٹڈے وغیرہ کا ) کٹ کٹ کرنا ؛ چٹ چٹ کرنا -

*off the r.* : فی البدیہہ ' بے تامل ؛ فر فر -

**Reel**, *v. i. & n.* : (۱) چکرانا ؛ گھومنا ؛ ( آنکھوں یا دماغ کا ) گھمیر میں ھونا - (۲) لرزنا ؛ لڑکھڑانا ؛ ڈگمگانا ؛ جھومنا ؛ جھکولے کھانا ؛ جھٹکے پانا ؛ بے قابو ھونا ؛ افتان و خیزاں ھونا ؛ گر گر پڑنا ؛ چکر آجانا ( صدمے سے ) - (۳) ھلتا نظر آنا ؛ چکر کھاتا دکھائی دینا - (۴) گھمیر ؛ ڈگمگاھٹ ؛ لغزش ؛ گردش ؛ دور ؛ چکر وغیرہ -

**reelingly**, *adv.* : گرتے پڑتے ؛ چکراتے یا لڑکھڑاتے ھوئے -

**Reel**, *n. & v. i.* : (۱) رقص دوری ؛ پہاڑی ناچ ؛ کہروا ؛ (تیز خصوصاً ) اسکاچی ناچ - (۲) کہروا ناچنا ؛ رقص دوری کرنا -

**Re-elect**, *v. t. & i.* : ( ایک ھی شخص کو ) ایک ھی عہدہ یا دوسرے عہدہ کے لئے منتخب کرنا ؛ کسی عہدہ کے لئے پہلے یا نئے امید وار کا انتخاب ھونا -

**Re-embark**, *v. t. & i.* : دربارہ جہاز پر سوار ھونا یا کرنا ؛ دوبارہ لنگر اٹھانا -

**Re-emerge**, *v. t.* : پھر برآمد ھونا ' ظہور میں آنا ' نجات پانا -

**Reen**, *n.* : دیکھو Rhine -

**Re-enable**, *v. t.* : پھر قابل بنانا ؛ دوبارہ کرنے کی قابلیت یا ذرایع بہم پہنچانا -

**Re-enact**, *v. t.* : دوبارہ حکم جاری کرنا ؛ قانون وضع کرنا ؛ پھر ایکٹ کرنا ' کھیل دکھانا -

**Re-engine** دو بارہ انجن لگانا -

**Re-entrant**, *a. & n.* : زاویۂ معکوس جس کا رخ اندر کی طرف ھو ؛ ( خصوصاً قلعے کی فصیل میں ) الٹا آٹھ (۷) -

**Reeve**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) عامل ؛ قصبے یا ضلع کا صدر ؛ فوجدار (مجسٹریٹ) -(۲) ( کناڈا ) چودھری ؛ گاؤں یا قصبے کا میر بلدیہ -

**Reeve, ree**, *n.* : Ruff کا مونث -

**Reeve**, *v.t.* : (۱) ( بحری ) رسی ڈالنا ' اٹکانا یا پرونا ؛ سیندھنا ( جہاز کے سوراخ یا کنڈے میں ) - (۲) ( جہاز کا ) چیرتے چلنا ؛ چیرنا ( ریتی وغیرہ کو ) -

**Refection**, *n* : (۱) تنقل - (۲) ناشتہ ؛ ھلکا کھانا ؛ نقل -

**Refectory**, *n.* : ( خانقاھوں وغیرہ میں ) طعام خانہ ؛ رسوئی -

**Refer**, *v. t. & i.* (۱) منسوب کرنا ؛ منسوب کرنا ؛ مختص کرنا ( دن یا مقام سے ) - (۲) حوالے کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ رائے پر چھوڑنا ( معاملے کا فیصلہ ) ؛ فیصلے کے لئے بھیجنا ؛ (مقدمہ ) تفویض کرنا - (۳) سند ڈھونڈھنا ؛ استناد یا استمداد کرنا ؛ مدد چاھنا ؛ حوالہ دینا ؛ رجوع کرنا ؛ ( کسی شخص کو مدد کے لئے دوسرے کے پاس ) بھیجنا ؛ جانے کی ھدایت کرنا - (۴) ( کسی کے قول وغیرہ کو ) حوالے کے طور پر پیش کرنا - (۵) (بیان وغیرہ کا ) ( کسی چیز کے ) متعلق ھونا ؛ بابت ھونا ؛ متعلق سمجھانا - (۶) اشارہ کرنا ؛ حوالہ دینا ؛ ذکر کرنا -

*refer to drawer* ( abbr. *R. D.* ) : بھنانے والے کے پاس واپس یہ عبارت لکھکر بینک چک واپس کر دیتے ھیں -

*refer to watch for exact time* :- گھڑی دیکھنا صحیح وقت کے لئے

**referable**, *a.* : منسوب ھونے کے قابل ؛ انتساب پذیر ؛ قابل اختصاص -

**Referee,** *n.* & *v. i.* : (۱) حکم؛ پنچ ؛ ( خصوصاً فٹ بال کے کھیل میں) ریفری - (۲) حکم بننا ؛ ریفری بننا -

**Reference,** *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) تحویل ؛ حوالگی ؛ تفویض ؛ سپردگی ( معاملے کی حاکم مجاز کو ) ؛ حدود تفویض ؛ حدود تحقیقات۔ ( ۲ ) مناسبت؛ نسبت ؛ تعلق - ( ۳ ) ایما ؛ اشارہ ؛ ذکر؛ مذکور - ( ۴ ) حوالہ ( صفحۂ کتاب کا ) - ( ۵ ) علامت حوالہ ؛ نشان حاشیہ ؛ فائدہ - ( ۶ ) استناد ؛ استشارہ ؛ مشورہ طلبی ؛ ( دوسرے شخص سے استناد کرنے کی ) ہدایت - ( ۷ ) مصدق ؛ ضامن - ( ۸ ) ( سوقیانہ ) صداقت نامہ ؛ سرٹیفکٹ - ( ۹ ) ( کتاب میں ) اسناد لکھنا ؛ حوالے درج کرنا

*book of r.* : کتاب حوالہ ؛ مسند ؛ کتاب الاستناد -

*cross r.* : (ایک ہی کتاب کی)دوسری عبارت کا حوالہ؛اندرونی حوالہ-

*legislation by r.*: مسودۂ قانون بالحوالہ ، جس میں صرف دوسرے قوانین کے حوالے مذکور ہوں ان کی عبارت نقل نہ کی جائے-

*r. bible* : کتاب مقدس مسند، جس میں حوالے یا متعلقہ آیات حواشی میں تحریر ہوں ؛ کتاب مقدس محشی بالاسناد -

*r. library* : کتاب خانۂ حوالہ جات ؛ مکتبۂ استناد ، جہاں کی کتابیں مستعار نہ لی جائیں اور صرف استناد کے واسطے ہوں -

*with r. to* : متعلق ؛ بہ لحاظ -

*without r. to* : بلا لحاظ -

**referential,** *a.* : استشہادی ؛ حوالے کا ؛ استنادی -

**Referendary,** *n.*: ( ۱ ) ( شاذ ) پنچ ؛ ثالث ؛ حکم - ( ۲ ) مشیر عدالت ؛ مددگار تحقیقات - (۳) رپورٹ کرنے والا ؛ تنقیح کنندہ -

**Referendum,** *n.* : استشارۂ جمہور ؛شورائے عام ؛ کسی خاص مسئلے میں کل رائے دہندوں سے بلا واسطہ فیصلہ چاہنا -

**Refill,** *v. t.* & *n.* : (۱) پھر بھرنا ؛ باز پری کرنا - (۲) جو دوبارہ بھرے یا بھرا جائے ؛ باز پری ؛ مکرر بھرائی - .

**Refine,** *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) صاف ہونا یا کرنا ؛ نتھرنا ؛ نتھارنا ؛ خالص بنانا - ( ۲ ) سنوارنا ؛ شائستہ بنانا ؛ مانجھنا ؛ نستعلیق بنانا ؛ نفاست پسندی ، لطافت ، نزاکت پیدا کرنا یا پیدا ہونا - ( ۳ ) سنور جانا ؛ مہذب ہوجانا ؛ منجھ جانا ؛ شائستہ ہونا - ( ۴ ) موشگافی کرنا ؛ بات نکالنا ؛ باریکی نکالنا ؛ دقیقہ رسی سے کام لینا؛ باریک پہلوؤں پر بحث کرنا ؛ دقت نظر سے بحث کرنا (کسی مسئلے پر) - (۵) ترقی دینا؛ مصفا کر دینا؛ جلا دینا؛ مانجھ دینا -

**refinedly,** *adv* : نفاست سے ؛ لطافت سے وغیرہ -

**Refinement,** *n.* : ( ۱ ) پاکیزگی ؛ تہذیب ؛ صفائی ؛ شستگی - ( ۲ ) نفاست ؛ لطافت ( ذوق کی )؛ شائستگی؛ آداب دانی ؛ تمیز- ( ۳ ) باریکی ؛ نازکی ؛ ( خیال وغیرہ کی ) نزاکت ؛ پیچیدگی ؛ دقت پسندی ؛ دقیقہ رسی ؛ موشگافی - ( ۴ ) دقیق بحث ؛ موشگافی ؛ باریک فرق ؛ نازک فرق -

**Refiner,** *n.*: مذکورہ الفاظ کا فاعل؛ خصوصاً دھات،شکر وغیرہ کا صاف کرنے والا ؛ صاف ساز ؛ صیقل گر

**refinery,** *n.* : کار خانۂ صاف سازی ؛ کار خانۂ صیقل گری -

**Refit,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) پھر ٹھیک کرنا ، بٹھانا ، جمانا ؛ دوبارہ بہم کرنا ؛ ( جہاز وغیرہ کو ) دوبارہ درست کرنا ؛ ( اس کے لئے اسباب وغیرہ ) مہیا کرنا - (۲) پھر ٹھیک ہونا یا کیا جانا ؛ پھر درست ہونا یا کیا جانا ؛ ( جہاز وغیرہ کا ) پھر (اسباب وغیرہ سے )مہیا کیا جانا - (۳) باز درستی ؛ باز فراہمی

**Reflect,** *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) ( شاذ ) موڑنا ؛ تہ کرنا ( سطح یا جسم کو ) - ( ۲ ) پھینکنا ؛ اچٹانا ؛ ڈالنا ؛ منعکس کرنا - ( ۳ ) عکس ڈالنا؛ انعکاس کرنا ؛ پرچھائیں دکھانا ؛ مظہر ہونا ؛ مرقع ہونا ؛ ہو بہو تصویر ہونا ( مثلاً *laws r. the average moral attitudue of a half century earlier*) - (۴) باعث ہونا ( نیک نامی یا بد نامی کا ) ؛ موجب ہونا (فخر یا ذلت کا) - ( ۵ ) بد نام کردینا ؛ رسوا کردینا - ( ۶ ) غور کرنا ؛ تامل کرنا ؛ تفکر کرنا ؛سوچنا - ( ۷ ) سمجھنا ؛ خیال کرنا ؛ سوچنا (کہ......) - (۷) الزام لگانا ؛ طعن کرنا ؛ چوٹ کرنا -

*shine with reectfled light* : (مانگے کی) روشنی سے چمکنا -

**reflectingly,** *adv.* : سوچتے ہوئے؛سربگریبان؛تامل کناں؛غورکناں-

**Reflection,-exion,** *n.* : ( ۱ ) عکس ؛ انعکاس - ( ۲ ) عکس ؛ پرچھائیں؛سایہ ؛ پر تو ؛ جوت؛ چھوٹ؛ ( نور یا رنگ کی) منعکس حرارت- (۳) فعل اضطراری؛ فعل انعکاسی- (۴) الزام؛ طعن؛چوٹ - (۵) باعث بد نامی؛ باعث رسوائی؛ ننگ - (۶) قوت فکریہ ؛ فکر - ( ۷ ) تخیل ؛ تصور ؛ خیال ؛ غور مکرر ( on کے ساتھ ) - ( ۸ ) قول ؛ نکتہ ؛ رائے ( خصوصاً on اور upon کے ساتھ ) -

*angle of r.* : زاویۂ انعکاسی -

**reflectional,** *a.* : منعکسہ ؛ عکسی ؛ ذکری -

**reflectionless,** *a.* : لاعکس ؛ غیر منعکس -

**Reflective,** *a.*: (۱) عکس انداز ؛ پرتوفگن؛ انعکاسی - (۲) ( شاذ ) منعکسہ ؛ معکوس - (۳) (صرف نحو) معکوس (اب شاذ ہے) - (۴) متقابل ؛ باہمی ؛ جانبین کا ؛ دو طرفہ ( فعل ) - (۵) فاعل کی طرف لوٹنے والا ؛ راجعہ - ( ۶ ) (قوی) فکری ؛ تخیئیلی - (۷) سنجیدہ ؛ غور و فکر کا عادی ؛ تفکر پسند ؛ مفکرانہ -

**reflectively,** *adv.* : مفکرانہ انداز سے ؛ سنجیدگی سے -

**reflectiveness,** *n.*: سنجیدگی ؛ تفکر پسندی -

**Reflector,** *n.*: (۱) عکس انداز؛ (خصوصاً) وہ آئینہ یا دھات کا مقعر جس کے ذریعے شعاع ڈالی جائے ؛ عاکسہ - ( ۲ ) پرتو نما ؛ صورت نما ( آلہ یا دور بین جس میں یہ آلہ لگا ہو )؛ منعکس - ( ۳ ) شخص یا کتاب جو خیال وغیرہ کا آئینہ ہو ؛ مظہر ؛ مرقع-

*Reflet,* *n.*: ( فرانسیسی ) چمک ؛ تابندگی ؛ رنگ تابی ( خصوصاً مٹی کے برتنوں کی )-

**Reflex,** *n.* : ( ۱ ) پرتو ؛ جوت ؛ چھوٹ ؛ ضو ؛ تابش ؛ جھلک ؛ جلوہ ؛ شان - ( ۲ ) ( تصویر ) وہ حصہ جس میں کسی دوسرے حصے کا عکس پڑتا ہوا دکھایا جائے ؛ ظلیہ - ( ۳ ) عکس ؛ شبیہ؛ تصویر ؛ پرچھائیں ؛ تمثال - ( ۴ ) مظہر ؛ مرقع ؛ ہو بہو نقشہ؛ لازمی نتیجہ - ( ۵ ) عمل اضطراری ؛ فعل اضطراری یا انعکاسی -

**Reflex,** *a.* : ( ۱ ) ( شاذ ) بر گرداں ؛ دہرا موڑا ہوا ؛ باز خمیدہ - ( ۲ ) داخلی ؛ راجع الی النفس ( خیال وغیرہ جس کا موضوع اپنا نفس یا اپنی ذات ہو ) - (۳) التزامی ؛ رجعی ( فعل کا اثر یا نتیجہ جو الٹ کر فاعل پر واقع ہو)- ( ۴ ) ( عضویات ) اضطراری؛ غیر شعوری ( ۵ ) ( شاذ ؛ صرف و نحو ) معکوس -

**reflexly,** *adv.* : داخلی ، رجعی یا اضطراری طور پر -

**Reflexed,** *a.* : ( نباتیات ) پس گرداں ؛ پس خمیدہ ؛ کوز -

**Reflexible,** *a.* : انعکاسی ؛ انعکاس پذیر ؛ منعکس ؛ عکس انداز -

**reflexibility,** *n* : عکس اندازی ، انعکاسیت -

**Reflexion** : دیکھو Reflection -

**Reflexive**, *a. & n.* : (۱) (صرف و نحو) معکوس؛ راجع الی الفاعل - (۲) فعل، ضمیر معکوس یا راجع الی الفاعل -

**Refloat**, *v. t. & i.* : (۱) دوبارہ بہانا؛ (کسی چیز کے غرق وغیرہ ہونے کے بعد) دوبارہ ترانا، بہانا - (۲) دوبارہ یا پھر بہنا یا تیرنا -

**Refluent**, *a.* : (پانی) الٹا بہتا، اترتا؛ جزری؛ باز رو (بہاؤ) -

**refluence**, *n.*: الٹا بہاؤ؛ اتار؛ باز روی -

**Reflux**, *n.* : بہاؤ تا؛ جزر؛ اترنا -

**Refoot**, *v. t.* : نیا تلا لگانا (موزے میں) -

**Reforest**, *v. t.* : پھر سے جنگل بنا دینا -

**reforestation**, *n.* : پھر سے جنگل بنانا یا بنایا جانا -

**Reform**, *v. t. & i.*: (۱) اصلاح کرنا یا ہونا؛ درستی کرنا یا ہونا؛ سدھارنا؛ سدھنا؛ سنوارنا یا سنورنا؛ تہذیب کرنا یا ہونا - (۳) دور کرنا؛ علاج کرنا (خرابیوں کا) -

**reformable**, *a.* : اصلاح پذیر؛ قابل علاج -

**Reform**, *n.*: اصلاحات (سیاسی)؛ اصلاح؛ درستی؛ بہتری؛ تہذیب؛ ترقی -

*R. Bill, Act* وہ ایکٹ جس کی رو سے انتخاب پارلیمنٹ میں ترمیم کی گئی - (۱۸۳۱-۳۲) -

R. *Club*: انگلستان کی لبرل پارٹی کا سابقہ مرکز -

**Re-form**, *v.t. & i.* : پھر جوڑنا؛ پھر مرتب یا متشکل کرنا یا ہونا -

**re-formation**, *n.* : از سر نو تشکیل؛ تجدید -

**Reformation**, *n.*: (۱) اصلاح؛ تجدید (خصوصاً سیاسیات، مذہب وغیرہ میں)

*the R.*: اصلاح دین (مسیحیت)؛ تجدید مسیحیت جو سولھویں صدی عیسوی میں ہوئی اور جس سے فرقہ پروٹسٹنٹ کی بنا پڑی -

**reformational**, *a.* : اصلاحی؛ تجدیدی -

**Reformative**, *a.* : تجدیدی؛ اصلاحی -

**Reformatory**, *a & n.*: (۱) اصلاحی؛ تجدیدی - (۲) تادیب خانہ؛ بچوں کا اصلاحی جیل -

**Reformer**, *n.* : خصوصاً سولھویں صدی کا مجدد عیسویت؛ مصلح؛ حامیء اصلاح؛ سیاسی اصلاحات کا موید -

**Refract**, *v.t.* : (۱) منعطف کرنا (روشنی کا) - (۲) (کیمیا) تحلیل کر کے کثافت کی نسبت معلوم کرنا -

*refracting telescope* : مرکز کش دوربین -

**refraction**, *n.* : انعطاف؛ انکسار؛ تکسیر -

**refractional, refractive**, *aa.*: انعطافی؛ تکسیری؛ منعطف -

**Refractor**, *n.*: (شیشۂ) شعاع کش؛ عدسیہ؛ مکسر (شے) -

**Refractory**, *a.* : (۱) سرکش؛ متمرد؛ منحرف؛ باغی؛ بے قابو - (۲) عسیر العلاج (بیماری، زخم وغیرہ)؛ دیر طلب - (۳) (کذا) سخت؛ دیر گداز -

**refractorily**, *adv.* : متمردانہ؛ کڑے پن سے -

**refractoriness**, *n.* : سرکشی؛ تمرد؛ کڑاپن؛ عسیر العلاجی -

**Refrain**, *n.* : ٹیپ؛ ترجیع (جو ہر بند کے اخیر میں آئے) -

**Refrain**, *v. t. & i.* : (۱) (قدیم) روکنا؛ ضبط کرنا؛ پی جانا - (۲) باز رہنا؛ پرہیز کرنا؛ احتراز کرنا؛ ترک کرنا؛ نہ کرنا (کوئی کام) -

**Refrangible**, *a.* : انعطاف پذیر -

**refrangibility**, *n.* : انعطاف پذیری -

**Refresh**, *v. t. & i.* : (۱) (شاذ) پھر ٹھنڈا کرنا؛ ٹھنڈک پہنچانا - (۲) تازہ دم کرنا؛ بحال کرنا؛ جان میں جان آنا؛ فرحت بخشنا؛ باعث تفریح ہونا - (۳) (حافظے کو) تازہ کرنا؛ یاد دلانا (کوئی بات) - (۴) آگ میں اور ایندھن ڈالنا؛ (بجلی کی بیٹری میں) تازہ قوت بھرنا؛ تازہ کرنا؛ تیز کرنا - (۵) نقل کرنا خصوصاً کوئی چیز پینا -

*refreshing innocence*: : دلکش بھولا پن -

**refreshingly**, *adv.* : تازگی سے؛ تازہ دم بنا کر -

**Refresher**, *n.* : (۱) تازہ دم کرنے والا وغیرہ - (۲) (قانونی) مقدمات میں وکیل کا) زائد معاوضہ؛ منہ بھرائی - (۳) (روز مرہ) جام شراب؛ کوئی پینے کی چیز؛ شربت وغیرہ -

**Refreshment**, *n.* : (۱) تازگی؛ تازہ دمی؛ فرحت بخشی؛ تفریح - (۲) (خصوصاً جمع میں) فواکہ؛ نقل؛ ناشتہ -

*r. room* : (ریلوں وغیرہ پر) ناشتہ خانہ -

*R. Sunday*: وسطی یکشنبہ؛ یوحنا کا اتوار؛ مسیحی چلے میں چوتھا اتوار جس میں یوحنا نبی کی انجیل تلاوت کی جاتی ہے -

**Refrigerate**, *v.t. & i.* : ٹھنڈک پہنچانا؛ ٹھنڈا کرنا؛ خنک کرنا؛ تبرید کرنا؛ جمانا -

**refrigerant**, *a. & n.* : مبرد؛ ٹھنڈائی -

**refrigeration**, *n.* : تبرید؛ خنک سازی -

**refrigerator**, *n.* : (آلہ) برادہ؛ خنک ساز -

**Refrigeratory**, *n. & a.* : (۱) ظرف تبرید؛ انجماد خانہ - (۲) (ظرف) مبردہ؛ مبرد؛ تبریدی -

**Reft** : دیکھو Reave -

**Refuge**, *n. & v. t. & i.*: (۱) جائے پناہ؛ ملجا؛ ماوی؛ مامن؛ ٹھکانا - (۲) سڑک کے وسط میں راہ گیروں کے بھیڑ سے بچنے کے لئے اونچی جگہ؛ ٹھیک؛ موقف - (۳) (شاذ) پناہ دینا -

*house of r.* : بے گھروں کا ٹھکانا -

**Refugee**, *n.*: مذہبی یا سیاسی تشدد کی وجہ سے غیر ملک میں پناہ لینے والا؛ مہاجر -

**Refulgent**, *a.* : روشن؛ درخشاں؛ تاباں؛ منور؛ پر نور -

**refulgence**, *n.* : تابانی؛ درخشانی -

**refulgently**, *adv.* : درخشانی سے -

**Refund**, *v. t. & i. & n.* : (۱) (روپیہ) واپس دینا؛ باز ادائی کرنا - (۲) ادا کرنا؛ بے باق کرنا (خرچ کی ہوئی رقم) -

**refundment**, *n.* : باز ادائی؛ واپسی (رقم کی) -

**Refurbish**, *v. t.* : پھر جلا دینا؛ دوبارہ زنگ دور کرنا؛ پھر چمکانا -

**Refurnish**, *v. t. & i* : پھر مہیا کرنا یا ہونا؛ نیا ساز و سامان جمانا؛ نئے ساز و سامان سے آراستہ کرنا یا ہونا -

**Refusal**, *n.*: (۱) انکار؛ نامنظوری؛ صاف جواب - (۲) پسند نا پسند (کرنے) کا حق؛ موقع انتخاب (مثلاً *give* person *the r. of*) -

**Refuse**, *v. t. & i.* : (۱) انکار کرنا؛ جواب دے دینا؛ نامنظور کرنا؛ رد کر دینا؛ قبول نہ کرنا - (۲) (تاش کے کھیل میں اپنے ساتھی کا چلا ہوا) رنگ نہ چلنا -

**refuser**, *n.* : انکاری؛ نہ ماننے والا -

**refusable**, *a.*: جس میں پسند نا پسند کرنے کا حق ہو؛ نامنظوری کے قابل -

**Refuse**, *a. & n.*: پھوک؛ فضلہ؛ ناکارہ (چیز)؛ ردی -

**Refuse**, *v. t.* : (۱) دوبارہ پگھلانا - (۲) دوبارہ مخلوط کرنا -

**Refute**, *v. t.*: جھٹلانا؛ تردید؛ تغلیط؛ ابطال کرنا؛ غلط ٹھہرانا؛ رد کرنا -

**refutable**, *a.* : ابطال پذیر؛ قابل تردید -

**refutal, refutation**, *nn.* : رد؛ ابطال؛ تردید -

**Regain**, *v. t.* : (۱) پھر پانا؛ پھر حاصل کرنا؛ (ہوش و حواس) بحال ہو جانا؛ [illegible] ہو جانا (طبیعت) - (۲) پھر پہنچ جانا؛ پھر لے لینا

(منزل وغیرہ کو) - (۳) پھر پالینا (زمین کو پاؤں سے)؛ پھر سنبھل جانا -

**Regal**, *a.*: شاہانہ؛ ملوکانہ؛ خسروی؛ شاہی (حکومت' شان وغیرہ)-

**regally**, *adv.*: تزک و احتشام سے؛ شاہانہ؛ ملوکانہ -

**Regale**, *n.*: (۱) پر تکلف دعوت؛ نفیس غذا - (۲) روحانی ضیافت؛ غذائے روح - (۳) (شاذ) تر مال؛ لذیذ کھانا؛ نعمت؛ نفیس غذا - (۴) خوشبو دار ذائقہ؛ چاشنی؛ خوشبو -

*viands of higher r.*: (شاذ) خوش ذائقہ اور خوشبودار کھانے -

**Regale**, *v. t. & i.*: (۱) (اکثر طنزاً) ضیافت کرنا؛ مہمانی کرنا؛ مدارات کرنا (کھانے کی) یا محظوظ کرنا (باتوں سے) - (۲) (حسن' پھول وغیرہ کے متعلق) مسرت بخشنا؛ جی خوش کرنا؛ سرور بخشنا؛ فرحت بخشنا - (۳) نعمتیں کھانا؛ تر مال اڑانا؛ مزے اڑانا (دعوت کے) -

**regalement**, *n.*: ضیافت؛ مدارات -

**Regalia**, *n.* pl.: (۱) (شاذ) شاہی اختیارات؛ شاہی حقوق خصوصی؛ حقوق خسروی - (۲) شاہی مراتب؛ لوازم جشن تاج پوشی؛ ساز و سامان شاہی وغیرہ - (۳) (کسی فرقے خاص کر فری میسنوں کا) نشان' لوازم -

**Regalia**, *n.*: عمدہ قسم کا بڑا سگار؛ نفیس قسم کا بڑا چرٹ -

**Regalism**, *n.*: یہ عقیدہ کہ بادشاہ دینی معاملات میں واجب الاطاعت ہے؛ عقیدۂ اولوالامر -

**Regality**, *n.*: (۱) وصف یا لازمۂ شاہی؛ سلطانی؛ ملوکیت؛ شاہی - (۲) (شاذ) بادشاہت؛ سلطنت؛ مملکت - (۳) شاہی حق خصوصی؛ حق خسروی -

**Regard**, *v. t. & i.*: (۱) گھورنا؛ تکنا؛ دیکھنا (عموماً with کے ساتھ مثلاً *r. with curiosity*) - (۲) پروا کرنا؛ لحاظ کرنا؛ ملحوظ کرنا؛ دھیان میں لانا (خصوصاً منفی جملوں میں جیسے *he fears not God nor regards man*) - (۳) کرنا (عزت' قدر وغیرہ)؛ رکھنا (محبت' نفرت وغیرہ)؛ (عزت وغیرہ کی) نظر سے دیکھنا - (۴) سمجھنا؛ محسوب کرنا؛ شمار کرنا (عموماً as کے ساتھ' اکثر *in the light of*, *under an aspect*, &c. کے ساتھ' عامیانہ محاورے میں بغیر (as) کے بھی آتا ہے) - (۵) متعلق ہونا؛ تعلق رکھنا؛ واسطہ ہونا -

*regarding, as regards*: متعلق؛ بابت؛ درباب (فلاں شے وغیرہ) -

**Regard**, *n.*: (۱) تکنا؛ جمی ہوئی یا غور کی نظر؛ معنی خیز نظر - (۲) باب؛ خصوص - (۳) دھیان؛ توجہ؛ غور - (۴) لحاظ؛ خیال؛ تعلق خاطر؛ محبت؛ عزت؛ ادب - (۴)(جمع) آداب؛ تسلیمات -

*got up r.*: بڑے قیمتی کپڑے پہنے -

*in r., with r.*: بہ لحاظ -

*in this r.*: اس باب میں -

**regardful**, *a.*: لحاظ رکھنے والا یا رکھتے ہوے -

**regardfully**, *adv.*: (شاذ) لحاظ رکھتے ہوے -

**regardfulness**, *n.*: (شاذ) لحاظ رکھنا -

**regardless**, *a. & adv.*: (عامیانہ) بلا لحاظ؛ بلا لحاظ مصارف؛ شاہ خرچی سے -

**regardlessly**, *adv.*: بلا لحاظ -

**regardlessness**, *n.*: بے پروائی؛ بے توجہی؛ لحاظ نہ رکھنا -

**Regardant**, *a.*: (۱) (نقابت) پس نگراں؛ پیچھے کو دیکھتا ہوا - (۲) (نگاہ) غائر؛ غور کی؛ جمی ہوئی؛ ٹکٹکی -

**Regatta**, *n.*: ناؤ دوڑ؛ سفینہ بازی؛ کشتی دوانی؛ ناؤ درڑائی؛ کشتی دوڑ -

**Regelate**, *v. i.*: از سر نو منجمد ہونا؛ دوبارہ جم جانا (برف کے ٹکڑوں کا پگھل کے جم جانا یا ڈھیلا بن جانا) -

**regelation**, *n.*: ' نجماد -

**Regency**, *n.*: (۱) (شاذ) حکومت؛ اقتدار؛ فرماں روائی - (۲) ولایت بادشاہ' قائم مقامی بادشاہ - (۳) مجلس اولیائے بادشاہ -

*the R.*: تاریخ انگلستان میں عہد ولایت' سنہ ۱۸۱۰ء تا ۱۸۲۰ء -

**Regenerate**, *v. t. & i.*: (۱) (روحانی اعتبار سے) نیا جنم دینا یا لینا؛ برتر روحانی زندگی بخشنا یا پانا؛ ہدایت بخشنا یا پانا - (۲) اخلاق کی اصلاح کرنا؛ پستی سے ابھارنا - (۳) پھر پیدا کرنا یا پیدا ہونا؛ تازہ وجود بخشنا؛ احیا کرنا یا ہونا؛ جان ڈالنا یا جان پڑنا - (۴) اپنی اصلاح کرنا؛ پستی سے ابھرنا -

**regenerate**, *a.*: ہدایت یافتہ؛ اصلاح یافتہ -

**regeneration**, *n.*: نیا جنم؛ نئی زندگی؛ نشأۃ ثانیہ؛ اصلاح؛ ہدایت؛ اصلاح یابی؛ ہدایت یابی -

**regenerative**, *a.*: روح افزا؛ جان پرور؛ اصلاحی؛ ہادیانہ؛ مصلحانہ -

**Regenerator**, *n.*: اینٹوں کی تہہ جسے بھٹی کے دیر تک گرم رکھنے کے لئے بنا لیتے ہیں؛ اینٹ بھٹی -

**Regenesis**, *n.*: نو آفرینش؛ تازہ آفریدگی؛ نوزائی -

**Regent**, *n. & a.*: (۱) (شاذ) حاکم؛ آمر؛ حکمراں؛ فرماں روا - (۲) قائم مقام بادشاہ؛ ولی بادشاہ -

*Queen, Prince, &c., r.*: قائم مقام بادشاہ یا قائم مقام ملکہ -

**Regerminate**, *v. i.*: پھر پھوٹنا؛ پھر اگ آنا -

**Regicide**, *n.*: (۱) شاہ کش؛ قاتل شاہ یا شریک فعل بادشاہ - (۲) شاہ کشی؛ قتل بادشاہ -

*the rr.*: قاتلان چارلس اول -

**regicidal**, *a.*: شاہ کشی کا؛ شاہ کش -

*Regie*, *n.*: (حکومت کی) اجارہ داری؛ سرکاری اجارہ؛ ٹھیکہ سرکاری (تمباکو' نمک وغیرہ کا) -

**Regild**, *v. t.*: (سونے کی) دوسری تہہ چڑھانا؛ نیا ورق چڑھانا؛ دوبارہ ملمع کرنا

**Regime**, *n.*: اصول حکومت؛ نظام حکومت؛ نظام؛ عہد؛ دور؛ دور دورہ -

*ancien regime*: فرانس کا نظام حکومت انقلاب سے پہلے -

**Regimen**, *n.*: (۱) (شاذ) اصول حکومت؛ نظام حکومت؛ نظام - (۲) (طب) پابندی؛ باقاعدگی (غذا وغیرہ کی) - (۳) (صرف و نحو) علاقۂ نحوی (الفاظ میں باہم) -

**Regiment**, *n. & v. t.*: (۱) (شاذ) اقتدار؛ نظم و نسق؛ حکومت؛ فرماں روائی - (۲) رجمنٹ (فوج کا مستقل حصہ جس میں عموماً دو پلٹنیں یا رسالے اور کئی جوق ہوتے ہیں اور کرنیل یا کمیدان ان کی قیادت کرتا ہے)؛ عسکر؛ دستہ؛ (اکثر جمع میں) پرا؛ لشکر؛ جیش؛ عساکر؛ فوج کی فوج - (۳) رجمنٹیں یا رجمنٹ بنانا؛ جمعیت بندی کرنا؛ (فوج کی) ٹکڑیاں بنانا؛ ٹولیاں تیار کرنا؛ گروہ بندی کرنا (مزدوروں وغیرہ کی) -

**regimentation**, *n.*: رجمنٹ بنانا؛ جمعیت بندی؛ فوج آرائی؛ گروہ بندی؛ گروہ آرائی -

**Regimental**, *a. & n.*: (۱) رجمنٹی؛ فوجی؛ رجمنٹ کا - (۲) (جمع) فوجی لباس؛ وردی (رجمنٹ کی) -

**regimentally**, *adv.*: رجمنٹ کی طرف سے؛ رجمنٹ کے لحاظ سے -

*Regina*, *n.* (abbr. R.): فرماں روا ملکہ؛ ملکۂ وقت

( دستخطوں یا دستاویزوں میں اکثر مخفف R لکھا جاتا ھے ) -

**Reginal**, *a.* : ( شاذ ) شایان ملکہ ؛ ملکہ پسند -

**Region**, *n.* : (۱) خطہ؛ اقلیم؛ سر زمین؛ منطقہ؛ طبقہ - (۲) (اکثر جمع میں) عالم ؛ دنیا - (۳) ( پانی یا ہوا کے بالائی ، زیریں یا وسطی ) طبقات ؛ منطقات - (۴) ( عضو کے قریب کا حصہ ) حوالی ؛ جوار ( مثلاً *abdominal r.* ) -

*lower rr.* : عالم سفلی ؛ دوزخ -

*upper rr.* : عالم علوی ؛ جنت ؛ سماوات -

**regional**, *a.* : خطے کا ؛ اقلیمی ؛ حوالی کا -

**Register**, *n.* : ( ۱ ) رجسٹر ؛ دفتر ؛ سجل ؛ کتاب ؛ کتابچہ ؛ بہی ؛ چٹھا ؛ فرد جس میں یاد داشت کے لئے حساب کتاب کی تفصیل درج کی جائے - ( ۲ ) موت ، ولادت وغیرہ کی سرکاری فہرست ؛ فرد ؛ سیاہہ - (۳) ( ارگن باجے کا ) آگے پیچھے ھٹنے والا پرزہ جو پردوں کے ایک مجموعے کی ترتیب کرتا ھے - ( ۴ ) ( موسیقی ) ( راگ کا ) ٹیپ ؛ ٹیپ ؛ آھنگ - ( ۵ ) ( چڑھنے اترنے والا ) پٹ ؛ ڈھکن ؛ دریچہ ؛ جھلملی ( جس سے ھوا کی آمد و رفت کم و بیش کرسکیں خصوصاً آتش دان کی ) - ( ۶ ) ( رفتار یا قوت دکھانے والا آلہ ) مقیاس ؛ پیمانہ - ( ۷ ) ( طباعت ) جدول ؛ مسطر کی برابری ( ورق کے دونوں صفحوں کی ) - ( ۸ ) ( عکسی تصویر میں ) پردہ ماسکہ ( focussing screen ) اور لوح تصویر ( plate ) کا ایک دوسرے سے صحیح تقابل ؛ تطبیق ؛ برابری -

*in r.* : برابر مسطر کی ( دونوں صفحوں پر ) -

*r. office* : دفتر ؛ محافظ خانہ ؛ دفتر رجسٹرار -

**Register**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) درج کرنا ؛ قلمبند کرنا ؛ اندراج کرنا ؛ داخلہ لکھنا ؛ چڑھا لینا ( فرد ، فہرست وغیرہ میں ) ؛ ( استعارتاً ) یاد رکھنا ؛ ذھن نشین کرنا ؛ ٹانک لینا ( حافظے میں ) - ( ۲ ) داخلہ کرنا یا لکھوانا ؛ رجسٹری کرنا ( خط وغیرہ کی مزید حفاظت کے لئے ) ؛ رجسٹر میں نام لکھوانا ؛ درج فہرست کرانا - (۳) (آلات کا رفتار وغیرہ) دکھانا؛ مندرج کرنا؛ اندازہ بتانا؛ شمار بتانا - (۴) (طباعت) ( ورق کے دونوں صفحوں کے ) مسطر کا برابر ھونا یا کرنا -

*registrable*, *a.* : درج پذیر ؛ قابل داخلہ ؛ قابل رجسٹری ؛ اندراج طلب -

*registration*, *n.* : اندراج ؛ داخلہ ؛ تسجیل ؛ رجسٹری -

**Registrar**, *n.* : مسجل ؛ رجسٹرار ؛ محافظ دفتر ؛ فرد نویس -

*registrarship*, *n.* : عہدۂ مسجل؛ رجسٹراری ؛ محافظ دفتری -

**Registrary**, *n.* : جامعۂ کیمبرج کا مسجل -

**Registry**, *n.* : ( ۱ ) تسجیل ؛ داخلہ ؛ اندراج ؛ رجسٹری - ( ۲ ) محافظ خانہ ؛ دفتر اندراجات؛ مسجل یا رجسٹرار کا دفتر - ( ۳ ) ( شاذ ) رجسٹر ؛ کتاب اندراجات -

*married at a r.* or *r. office* or *register office* : عقد قانونی ؛ شادی بلا رسوم مذھبی کے ؛ از دواج دفتری -

*servant's r. office* : دفتر ملازم رسانی ؛ دفتر سربراھی خدمتگاراں -

**Regius**, *a. R. professor of Greek &c.* شاھی استاد جامعہ ( اکسفورڈ یا کیمبرج کے مختلف مضامین کے صدر پروفیسر جن کے منصب ھنری ھشتم نے قائم کئے تھے یا دوسرے مساوی حیثیت کے پروفیسر ) -

**Regnal**, *a.* : جلوسی ؛ جلوس کا -

*r. day* : سالگرہ؛ تخت نشینی ؛ جشن جلوس -

*r. year* : سنہ جلوس -

**Regnant**, *a.* : ( ۱ ) فرماں روا ؛ حکمراں ؛ سریر آرا - ( ۲ ) مروج ؛ مقبول عام ؛ پھیلے ھوئے ( عقائد، خیالات ) -

*Queen R.* : ملکہ فرماں روا ( جو خود وارث تخت ھو محض فرماں روا کی بیوی نہ ھو ) -

**Regorge**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) اگلنا یا باھر ڈالنا ؛ قے کردینا - ( ۲ ) ابلنا ؛ امڈنا ؛ نکل پڑنا ( پانی ، چشمے وغیرہ کا ) - ( ۳ ) پھر کھا جانا ؛ نگل جانا ؛ دوبارہ ھڑپ کرلینا -

**Regrate**, *v. t.* : ( تاریخ ) ذخیرہ کرنا ؛ کوٹھا بھرنا ؛ غلہ بھرلینا ( کوئی جنس خصوصاً خوردنی اشیاء کو خرید کر جمع کرنا کہ فائدے سے بطریق خوردہ فروش بیچی جائے ، زمانہ سابق میں اس طریقے کی قانوناً ممانعت کردی گئی تھی ) -

*regrater, regrator*, *nn.* : کوٹھیالی؛ غلہ یا جنس بھرنے والا -

**Regress**, *n.* : واپسی ؛ باز گشت ؛ مراجعت ؛ رجعت قہقری -

**Regress**, *v. i.* : ( خصوصاً ھیئت میں ) مراجعت کرنا ؛ رجعت قہقری کرنا ؛ واپس چلنا ؛ پھر جانا ؛ پلٹنا -

**Regression**, *n.* : ( ۱ ) رجعت ؛ مراجعت ؛ واپسی ( ۲ ) موڑ ( جو آگے چل کے شروع حصے کی طرف مڑ جائے ) ؛ باز خمیدگی ؛ دھرا خم - ( ۳ ) رجوع ( اگلی حالت کی طرف ) ؛ رجعت ( پستی کی طرف ) ؛ ترقی کے بعد تنزل -

*regressive*, *a.* : راجع؛ باز گرداں؛ رجعت پسند؛ رجعت پسندانہ -

*regressively*, *adv.* : راجعانہ ؛ رجعت پسندی سے -

*regressiveness*, *n.* : راجعیت ؛ رجعت پسندی -

**Regret**, *v. t. & n.* : ( ۱ ) پچھتانا ؛ پشیمان ھونا ؛ افسوس کرنا ؛ تاسف کرنا (کسی نقصان کے ھوجانے پر) ؛ یاد کر کے رونا - ( ۲ ) غم کرنا ؛ ھاتھ ملنا ؛ رنجیدہ ھونا ( کسی واقعے یا فعل پر ) - ( ۳ ) اظہار افسوس کرنا ؛ ملال ھونا ( کوئی کام نہ کر سکنے پر ) - ( ۴ ) تاسف ؛ رنج ؛ ملال ( نقصان پر ) ؛ حسرت - ( ۵ ) پشیمانی ؛ پچھتاوا؛ خجالت ؛ ندامت ( غلطی پر ) - ( ۶ ) افسوس ؛ ناخوشی ؛ ناگواری ؛ گراں خاطری ؛ ( خلاف امید واقعہ پر ) دلگیری ؛ آزردگی -

*regrettable*, *a.* : قابل پشیمانی ؛ تاسف انگیز ؛ پر ملال -

*regrettably*, *adv.* : افسوس ناک طور پر -

*regretful*, *a.* : متاسف ؛ ملول ؛ دلگیر -

*regretfully*, *adv.* : متاسفانہ ؛ افسوس کے ساتھ -

*regretfulness*, *n.* : افسوس ناک ھونا ؛ تاسف انگیزی -

**Regroup**, *v. t.* : پھر سے گروہ بندی کرنا؛ نئے گروھوں میں ترتیب دینا -

**Regulable**, *a.* : بندوبست پذیر ؛ قابل تنظیم ؛ انضباط پذیر -

**Regular**, *a. & n.* : ( ۱ ) رھبانی ؛ خانقاھی ( کلیسائے روما کے راھبوں سے متعلق ) - ( ۲ ) با اصول ؛ ھم آھنگ ؛ با ترتیب؛ متناسب ؛ ھموار ؛ متدول ؛ خوش اسلوب ؛ متشاکل - (۳) پابندی سے ھونے والا ؛ وقت پر ھونے والا ؛ مقرر ؛ معین ؛ معمولی ؛ مطابق معمول ؛ باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ معتاد ؛ ( سوقیانہ محاورے میں ) باضابطہ طریق پر ؛ معمولاً ؛ بلا ناغہ - (۴) رسمی ؛ حسب قاعدہ؛ حسب آداب - (۵) (صرف و نحو) قیاسی ؛ باقاعدہ (افعال یا اسما وغیرہ) - (۶) سچ مچ کا ؛ اصلی ؛ باقاعدہ؛ باضابطہ؛ مخصوص؛ معینہ ؛ مقررہ - ( ۷ ) ( روز مرہ ) کامل ؛ پکا ( مثلاً *r. hero*, *rascal* ) ( عامیانہ محاورے میں متعلق فعل کے طور پر بھی مستعمل ھے ) - ( ۸ ) پادری؛ راھب؛ راھبوں کے کسی سلسلے کا رکن -

*a r. life* : باضابطہ ، با ترتیب ، با اصول زندگی -
*cooks as a r. cook*: باورچی کی طرح پکاتا ھے -
*keep r. hours* : ہر کام وقت کی پابندی سے کرنا -
*r. angry* : بالکل خفا ؛ سچ مچ کا خفا -
*r. army* : سپاہ باقاعدہ -
*r. people*: با اصول لوگ؛ وہ لوگ جو با اصول زندگی بسر کریں -
*r. profession* : مخصوص پیشہ -
*r. soldier* : باقاعدہ سپاہی ؛ سپاہی پیشہ -
*the five r. solids* : مجسمات خمسۂ متساوی الزوایا -
**regularity**, *n.*: باضابطگی ؛ باقاعدگی ؛ با اصولی ؛ باترتیبی ؛ ہمواری ؛ سڈول پن ؛ تناسب ؛ خوش اسلوبی ؛ پابندئی اوقات -
**regularization**, *n.*: با قاعدہ ، متناسب ، ہموار بنانا -
**regularize**, *v. t.*: باقاعدہ بنانا ؛ متناسب بنانا ؛ ہموار کرنا -
**regularly**, *adv.*: سڈول پن سے ؛ ترتیب سے ؛ قاعدے سے ؛ قرینے سے ؛ پابندی سے ؛ باضابطہ طور پر -
**Regulate**, *v. t.* : (۱) ضبط میں لانا ؛ منضبط کرنا ؛ قیود عائد کرنا ؛ پابندیاں عائد کرنا ؛ تحت قانون لانا ؛ باضابطہ کر دینا ؛ حد کے اندر لانا ؛ حسب ضرورت ترمیم کرنا ؛ تعدیل کرنا - (۲) (گھنٹے یا کل کو) ٹھیک کر دینا ؛ پرزے درست کرنا ؛ ٹھیک لگا دینا ؛ مرتب کر دینا ؛ باقاعدہ کر دینا -
**regulative**, *a.*: انضباطی ؛ تنظیمی ؛ ترتیبی ؛ تعدیلی -
**regulator**, *n.*: (۱) ضابط؛ منتظم وغیرہ - (۲) لنگر؛ معدل (وہ پرزہ جس سے کل کی رفتار یا ہوا وغیرہ حسب منشا کم و بیش کی جا سکے) -
**Regulation**, *n.*: (۱) باقاعدگی؛ تنظیم؛ ترتیب؛ تعدیل وغیرہ - (۲) ضابطہ؛ آئین؛ قاعدہ - (۳) (بہ طور صفت) آئینی؛ مطابق ضابطہ -
*of r. size* : مقررہ پیمانے کی -
*r. mourning*: مقررہ ایام سو گواری -
*r. sword* : مطابق ضابطہ تلوار -
**Regulus**, *n.* (pl. -li) : (۱) برج اسد کا سب سے چمکتا تارہ؛ قلب الاسد - (۲) (کیمیاء) پکی دھات؛ معدینہ (جو گلانے سے ات کرنے کے بعد کٹھالی میں رہ جائے) - (۳) کچا بھرت؛ کچ دھتا (جو مختلف کچی دھاتوں کو گلانے سے اور بھی غیر خالص حالت میں تیار کیا جائے) - (۴) ایک سنہری کیس کی چڑیا ؛ سن مکھی -
**reguline**, *a.*: کچ دھتی ؛ بھرت کی -
**Regurgitate**, *v. i. & t.* : (۱) (الٹا) بہ آنا ؛ تیز دھار میں واپس آنا ؛ فوارہ سا چھوٹنا - (۲) الٹ دینا ؛ اگل دینا ؛ فوارہ سا چھوڑنا -
**regurgitation**, *n.*: فوارہ سا چھوڑنا یا چھوٹنا -
**Rehabilitate**, *v. t.*: (عہدے پر) بحال کر دینا؛ (دوبارہ) سرفراز کرنا -
**rehabilitation**, *n.*: بحالی -
**Rehandle**, *v. t.* : پھر کام لینا ؛ دوبارہ اٹھانا بٹھانا ؛ ترتیب دینا -
**Rehang**, *v. t.* : پھر لٹکانا (خصوصاً تصاویر) ؛ باز آویزاں کرنا -
**Rehash**, *v. t. & n.* : (۱) پرانی ، فرسودہ چیزوں کو نئی شکل میں پیش کرنا ، خصوصاً قدیم ادبی مواد کو الٹ پھیر کرنا اور اس کو نئے نام کے ساتھ پیش کرنا - (۲) ایسی چیز
**Rehear**, *v. t.* : پھر سننا ؛ سماعت مکرر کرنا ؛ نظر ثانی کرنا (مقدمہ کی) -
**rehearing**, *n.* : سماعت مکرر وغیرہ -

**Rehearsal**, *n.* : (۱) باز خوانی ؛ باز سرائی ؛ دھرانا ؛ آموختہ خوانی ؛ شمار ؛ فہرست بنانا ؛ تفصیل - (۲) (سانگ وغیرہ کی) مشق ؛ تمرین ؛ تیاری ؛ آزمائشی نمائش ؛ آزمائشی تماشا -
*dress r.*: باضابطہ آزمائشی تماشا -
**Rehearse**, *v. t.* : (۱) (اول سے آخر تک) دھرانا ؛ پڑھ جانا ؛ سنا دینا ؛ گن جانا ؛ فہرست سنا دینا ؛ تفصیل بیان کرنا - (۲) مشق کے طور پر کرنا ؛ پہلے سے کر کے دیکھنا (کوئی کام) ؛ آزمائشی نمائش کرنا ؛ آزمائشی تماشا کرنا -
**Rehouse**, *v. t.* : (کسی شخص کو) دوبارہ گھر دلوانا ، مکان فراہم کرنا ؛ قدیم ، مہندم شدہ مکان کے بجائے نئے مکان میں ٹھیرانا -
**Rehumanize**, *v. t.* : پھر سے انسان بنانا ، انسانیت سکھانا -
*Reichsrat (h)*, *n.*: ریشرات؛ قدیم آسٹریا ہنگری کی پارلیمنٹ -
*Reichstag*, *n.* : ریشتاغ ؛ سلطنت جرمانیہ کی پارلیمنٹ -
**Reify**, *v. t.*: تجسیم کرنا ؛ مجسم بنانا ؛ مادی شکل دینا -
**reification**, *n.*: مجسم سازی ؛ تجسیم -
**Reign**, *n.*: (۱) فرمانروائی ؛ حکومت ؛ بادشاہی ؛ عملداری ؛ تسلط - (۲) (شاذ) ملک؛ اقلیم؛ دائرہ ؛ میدان (کسی چیز کا) - (۳) عہد بادشاہی ؛ دور ؛ زمان حکومت -
*R. of Terror* : خونی حکومت [دور انقلاب فرانس کا وہ حصہ (مئی ۱۷۹۳ء تا جولائی ۱۷۹۴ء) جو انقلابیوں کے جوش قتل و خون مخالفاں کے لئے مشہور ھے] - عہد ہیبت ؛
**Reign**, *v. i.* : حکومت کرنا؛ حکمرانی کرنا؛ بادشاہی کرنا ؛ فرمانروائی کرنا؛ (مجازاً) سرتاج ہونا ؛ سب سے برتر ہونا - (۲) غالب ہونا؛ چھایا ہوا ہونا ؛ دور دورہ ہونا ( جیسے silence reigns ) -
*reigning beauty* : ملکۂ حسن؛ حسینۂ وقت؛ معشوقۂ روز گار -
**Reignite**, *v. t. & i.* : دوبارہ جلانا یا جلنا ؛ پھر شتابہ دکھانا ؛ باز سوزانی کرنا -
**Reimburse**, *v. t.*: ادا کرنا ؛ بیباق کرنا (علی الحساب خرچ کی ہوئی رقم ، جیب خرچ کی رقم وغیرہ) -
**reimbursement**, *n.*: ادائی؛ تلافی -
**Reimport**, *v. t. & n.* : (۱) پھر منگانا ؛ در آمد کرنا (بر آمد کئے ہوئے مال کی) ؛ باز در آمد کرنا - (۲) (عموماً جمع) دوبارہ منگایا ہوا یا در آمد کیا ہوا مال -
**Reimpose**, *v. t.* : پھر لگانا ، عاید کرنا (خصوصاً محصول وغیرہ جو ایک بار اٹھا دیا گیا ہو) -
**Rein**, *n. & v. t.* : (۱) باگ ؛ زمام ؛ عنان ؛ (مجازاً) عنان حکومت - (۲) باگ سے سنبھالنا ؛ (گھوڑے کو) باگ سے قابو میں رکھنا - (۳) (مجازاً) حکومت کرنا ؛ قابو میں رکھنا ؛ نظم و ضبط کرنا - (۴) باگ کھینچنا ؛ باگ سادھنا ؛ باگ روکنا ؛ (مجازاً) کسی کام سے باز رکھنا ؛ روکنا
*draw r.*: (۱) باگ کھینچنا ؛ گھوڑا روکنا - (۲) کام یا کوشش چھوڑ بیٹھنا ؛ ہاتھ روکنا (خرچ سے) -
*give horse the rr. or r.* : باگ چھوڑ دینا ؛ باگ ڈھیلی چھوڑنا ؛ گھوڑے کو چلنے دینا -
*give rr. or r. to imagination* : تخیل کو دوڑنے دینا ؛ خیال کو آزاد چھوڑ دینا -
**reinless**, *a.*: بے زمام ؛ بے مہار -
**Reincarnate**, *v. t. & a.* : (۱) دوبارہ مجسم ، تجسیم کرنا ؛

تجسد نو کرنا - (۲) جو دوبارہ مجسم یا تجسیم کیا گیا ہو ؛ جس نے نیا جسم حاصل کیا ہو -

**reincarnation**, *n.* : از سر نو تجسم یا تجسد ؛ اوتار -

**Reindeer**, *n.*: (منطقۂ باردہ شمالی کا) ہرن ؛ شمالی ہرن -

**Reinforce**, *v. t. & n.*: (۱) کمک پہنچانا ؛ مدد لانا (فوجی) - (۲) تائید کرنا (دلائل سے) ؛ قوت پہنچانا (غذا وغیرہ سے) ؛ اضافہ کرنا ؛ مضبوط کرنا - (۳) (شاذ) پھر نافذ کرنا ؛ پھر اجرا کرنا - (۴) (بندوق کی) چاپنی ؛ دھن کے پاس کا بھاری حصہ - (۵) مزمہ ؛ پتی (کوئی چیز جو مضبوطی کے لئے لگائی جائے) -

*reinforced concrete* : کنکریٹ جس میں لوہے کی سلاخیں وغیرہ دبا دی جائیں ؛ آہن بستہ -

**Reinforcement**, *n.*: (۱) کمک رسانی ؛ مضبوطی ؛ تقویت - (۲) (اکثر جمع میں) کمک ؛ امدادی فوج - (۳) مدد ؛ باعث تقویت ؛ باعث استحکام -

**Reingratiate**, *v. t.* : دوبارہ رسوخ پانا ؛ درخور حاصل کرنا

**Reink**, *v. t.* : پھر روشنائی لگانا ؛ نئی سیاہی پھیرنا -

**Reins**, *n.* pl. : (قدیم) گردے ؛ سرین ؛ پٹھا -

**Reinsert**, *v. t.* : از سر نو روپیہ لگانا ؛ دوبارہ داخل کرنا ؛ باز داخلی کرنا ؛ دوبارہ لکھ لینا -

**Reinstate**, *v. t.* : (۱) بحال کرنا ؛ پھر عطا کرنا (عہدہ ' منصب ' خلعت وغیرہ) - (۲) تندرست کرنا ؛ درست یا ٹھیک کردینا -

**reinstatement**, *n.*: بحالی ؛ درستی ؛ صحت یابی -

**Reinsure**, *v. i. & t.* : پھر بیمہ کرانا ؛ بیمہ منتقل کرانا ؛ نو تامینی کرنا -

**reinsurance**, *n.* : نیا بیمہ کرانا ؛ انتقال بیمہ ؛ نوتامینی -

**Reinter**, *v. t.* : دوبارہ داخل کرنا ؛ مکرر داخلہ کرنا -

**Reinvest**, *v. t.* : سرمایہ منتقل کرنا (کسی دوسرے کام میں) -

**reinvestiture**, *n.*: باز تنصیبی ؛ مکرر خلعت پوشانی ؛ بازپوشانی -

**reinvestment**, *n.* : نقل سرمایہ -

**Reinvigorate**, *v. t.* : پھر قوی کرنا ؛ مکرر طاقت دینا -

**reinvigoration**, *n.* : باز تقویت دہی -

*Reis*, *n.* pl. : پرتگالی زر حسابی ؛ راس (پرتگال میں $\frac{2}{5}$ اور برازیل میں $\frac{1}{20}$ آنہ) -

**Reissue**, *v. t. & n.* : (۱) باز اجرای کرنا (بل وغیرہ) ؛ مکرر نافذ ؛ شایع کرنا (کتاب' مضمون وغیرہ) - (۲) مکرر جاری یا شایع شدہ چیز ؛ (خصوصاً) کسی کتاب کا طبع ثانی بغیر تبدیلی ' اضافہ وغیرہ کے) -

**Reiterate**, *v. t.* : دھرانا ؛ بار بار کہنا یا کرنا -

**Reiver**: دیکھو Reave -

**Reject**, *v. t.*: (۱) مسترد کرنا ؛ نامنظور کر دینا ؛ قبول نہ کرنا ؛ یقین نہ کرنا - (۲) الٹ دینا ؛ اگل دینا ؛ قے ہوجانا ؛ خارج ہوجانا (قے یا اجابت سے) -

**rejectable**, *a.* : قابل رد ؛ ردی ؛ نا مقبول ؛ ناپسندیدہ -

**rejecter, rejector**, *nn.* : رد کرنے والا ؛ مسترد -

**rejection**, *n.* : رد ؛ نا منظوری -

*Rejectamenta*, *n.* pl. : (۱) کوڑا کرکٹ ؛ میل کچیل ؛ فضلات - (۲) کوڑا جو سمندر ساحل پر پھینک دیتا ہے - (۳) فضلہ ؛ ساگر کچرا ؛ فضلات دریا -

**Rejoice**, *v. t. & i.* : (۱) خوش کرنا ؛ مسرت بخشنا ؛ مسرور ہونا ؛ خوشوقت ہونا ؛ خوشی سے پھول جانا ؛ باغ باغ ہونا - (۲) لطف اٹھانا ؛ شوق سے کرنا ؛ شوق ہونا (کسی چیز کا) - (۳) خوشیاں منانا ؛ جشن منانا (کسی واقعے کی یادگار میں) -

*r. in* : (کسی چیز کے پانے سے) شاد یا بہرہ مند ہونا -

**rejoicingly**, *adv.* : خوش خوش ؛ شاداں -

**rejoicings**, *n.* pl. : شادی ؛ جشن -

**Rejoin**, *v. t. & i.* : (۱) (قانون) جواب دعوی داخل کرنا - (۲) جواب میں کہنا ؛ پلٹ کر کہنا ' جواب دینا - (۳) پھر آ ملنا ؛ دوبارہ شامل ہو جانا (فوج یا ساتھ والوں میں) -

**Re-join**, *v.t. & i.* : (۱) پھر جوڑنا ؛ دوبارہ ملا دینا ؛ پھر بہم کر دینا - (۲) پھر جڑ جانا ' مل جانا ' متحد ہوجانا -

**Rejoinder**, *n.* : جواب دعوی ؛ رد جواب ؛ ترکی بہ ترکی جواب -

**Rejuvenate, rejuvenize**, *vv. t. & i.* : پھر جوان کرنا یا ہونا ؛ تجدید یا اعادۂ شباب کرنا یا ہونا -

**rejuvenation**, *n.* : اعادۂ یا تجدید شباب -

**rejuvenator**, *n.*: اعادہ یا تجدید شباب کرنے والی (دوا وغیرہ) -

**Rejuvenesce**, *v.i. & t.*: (۱) پھر جوان ہونا ؛ نئی جوانی پانا - (۲) (حیاتیات) تازہ قوت بخشنا (خلیوں کو) ؛ نیا ہوجانا ؛ تازہ قوت پانا -

**rejuvenescence**, *n.*: اعادۂ شباب ؛ (ازسر نو) قوت پزیری ؛ تجدید قوت -

**rejuvenescent**, *a.* : (از سر نو) قوت پذیر ؛ باز جوان -

**Rekindle**, *v. t. & i.* : دوبارہ جلانا یا جلنا ' روشن کرنا یا ہونا ؛ پھر سلگانا یا سلگنا -

**-rel, -erel** : ایک لاحقہ جو تصغیر یا تحقیر کے لئے بعض قدیم الفاظ کے ساتھ آتا ہے -

**Relabel**, *v. t.* : (۱) پھر چپکانا ؛ نئی چٹ لگانا - (۲) (کسی چیز کو) نیا نام یا پتہ دینا —

**Relapse**, *v. i. & n.* : (۱) دوبارہ مبتلا ہونا ؛ عود کرنا (بیماری ' کمزوری ' بری عادت کی طرف) ؛ مرتد ہو جانا - (۲) عود مرض ؛ انتکاس ؛ نکسہ ؛ عود ؛ معاودت (بری عادت وغیرہ کی طرف) ؛ ارتداد -

**Relate**, *v. t. & i.* : (۱) بیان کرنا ؛ نقل کرنا ؛ قصہ کہنا ؛ روایت کرنا - (۲) (دو چیزوں میں) تعلق پیدا کرنا ؛ رشتہ لگانا ؛ نسبت دینا ؛ رابطہ قائم کرنا - (۳) نسبت ہونا ؛ تعلق ہونا -

*related* : (۱) متعلق - (۲) قرابتدار ؛ رشتہ دار -

**relatedness**, *n.*: علاقہ داری ؛ متعلق ہونا ؛ ہم رشتگی ؛ قرابت -

**relater**, *n.* ناقل ؛ راوی -

**Relation**, *n.* : (۱) بیان ؛ نقل ؛ روایت - (۲) (قانون) روئداد مقدمہ ؛ کیفیت (جو وکیل سر کار کے سامنے پیش کی جائے) - (۳) علاقہ ؛ نسبت ؛ تعلق ؛ واسطہ ؛ رشتہ ؛ سلسلہ ؛ جوڑ ؛ میل ؛ رابطہ - (۴) رشتہ دار ؛ قرابتدار ؛ عزیز -

*in* or *with r. to* : بلحاظ اس کے ؛ اس کی بابت -

**relational**, *a.* : علاقے کی ؛ نسبتی -

**relationally**, *adv.* : از روے علاقہ ؛ نسبت کے لحاظ سے -

**relationless**, *a.* : بے تعلق ؛ بے نسبت -

**relationship**, *n.* : رشتہ ؛ تعلق ؛ نسبت -

**Relative**, *a. & n.* : (۱) (صرف و نحو) موصول - (۲) (شاذ) مربوط ؛ ہم علاقہ ؛ ہم جنس - (۳) (شاذ) (مضمون یا شہادت سے)

متعلقہ؛ مفید مطلب - (۴) نسبتی؛ اضافی؛ اعتباری ( مثلاً *heat, speed, strength are r. terms* )- (۵) کوئی چیز جو بالمقابلہ یا نسبتاً ہو - (۶) متناسب؛ تناسب رکھنے والا - (۷) متلازم ( جیسے *conception of husband & wife are r. to each other* )؛ مشروط؛ منحصر ( جیسے *shs is beautiful to me, but beauty is r. to beholder's eye* ) - (۸) متعلق؛ بابت؛ ( متعلق فعل ) بارے میں؛ نسبت سے - (۹) اسم موصول - (۱۰) اضافی شے یا اصلاح - (۱۱) رشتہ دار؛ عزیز

**relatival**, *a.*: موصولی -

**relatively**, *adv.*: نسبتاً؛ اضافی طور پر؛ دوسری چیز کے مقابلے میں -

**Relativism**, *n.*: (فلسفہ) نسبتیت؛ علاقیت ( یہ نظریہ کہ انسان کا علم صرف اشیاء کی باہمی نسبتوں یا علاقوں تک محدود ہے ) -

**relativist**, *n.*: نسبتی؛ علائی؛ علاقیت پسند -

**Relativity**, *n.*: (۱) نسبتی یا اضافی ہونا؛ تلازم - (۲) ( فلسفہ ) نظریۂ اضافیت (آئین اشتائین کا نظریہ کہ حرکت محض اضافی چیز ہے وغیرہ ) -

**Relator**, *n.*: ( شاذ ) ناقل؛ راوی - ( ۲ ) ( قانون ) ( وکیل سرکار کے سامنے ) روئداد مقدمہ پیش کرنے والا -

**Relax**, *v. t. & i.*: (۱) ڈھیلا کرنا؛ ڈھیل دینا؛ ڈھیلا چھوڑنا - (۲) سست کرنا؛ کمزور کرنا؛ گھٹانا؛ تخفیف کرنا - (۳) ڈھیلا پڑنا؛ نرم ہو جانا؛ رعایت کرنا؛ ملائمت برتنا؛ تساہل کرنا؛ سست پڑ جانا؛ ٹھنڈا پڑ جانا -

*relaxed throat*: گلا آنا؛ کوا لٹکنا؛ ورم حلق کی ایک قسم -

*relaxing climate*: سستی آور ہوا -

**Relaxation**, *n.*: ( ۱ ) تخفیف؛ کمی؛ رعایت ( جرمانے یا محصول میں ) - (۲) تفریح؛ آرام؛ دل بہلاوا؛ سستانا - (۳) ڈھیل؛ نرمی؛ سستی؛ تساہل -

**Relay**, *n. & v. t. & i.*: (۱) ڈاک؛ ڈاک چوکی ( گھوڑوں یا آدمیوں کی )؛ بدل چوکی؛ مدد چوکی - ( ۲ ) ( تار ) مدد آلہ ( جو دور کی رو پہنچانے میں مدد دیتا ہے )؛ بچھو لیا - (۳) ڈاک چوکی بٹھانا؛ ڈاک بٹھانا؛ مدد چوکی پانا -

*r. -race*: چوکی دوڑ؛ بدل دوڑ (جس میں فریقین کے کئی آدمی باری باری سے دوڑتے ہیں) -

**Re-lay**, *v.t.*: دوبارہ رکھنا وغیرہ ( دیکھو Lay ) -

**Release**, *v. t.*: (۱) واگزاشت کرنا ( جائداد )؛ دست بردار ہونا؛ فارغ خطی لکھنا یا دینا - (۲) (قرض وغیرہ) منتقل کرنا؛ ہبہ کرنا - (۳) رہا کرنا؛ آزادی دلانا؛ ( بند ) کھولنا؛ چھڑانا؛ چھوڑنا - (۴) ( سنیما کا فلم ) پہلی دفعہ دکھانا -

**releasable**, *a.*: قابل واگزاشت؛ رہائی پذیر -

**releasee, releasor**, *nn.*: واگزاشت کرنے والا؛ دست بردار ہونے والا -

**Release**, *n.*: (۱) آزادی؛ رہائی؛ نجات؛ خلاصی؛ چھٹکارا - (۲) بھرپائی؛ رسید؛ فارغ خطی؛ واگذاشت یا دست برداری کی دستاویز - (۳) انتقال؛ ہبہ؛ انتقال نامہ؛ ہبہ نامہ - (۴) کھٹکا؛ دستہ جس کے دبانے سے کل کا کوئی حصہ کھل جائے -

**Relegate**, *v.t.*: (۱) جلاوطن کرنا؛ نکالا دینا؛ خارج البلد کرنا - (۲) دھکیل دینا؛ گرادینا؛ پھینک دینا (کسی بری جگہ یا ادنیٰ رتبے پر) - (۳) منتقل کرنا؛ ( کسی دوسرے شخص کا ) حوالہ دینا -

**relegable**, *a.*: قابل اخراج؛ انتقال پذیر -

**relegation**, *n.*: اخراج؛ گرایا جانا؛ انتقال؛ حوالہ -

**Relent**, *v. i.*: ڈھیل دینا؛ نرم پڑنا؛ پسیجنا؛ رحم کرنا؛ ترس کھانا -

**relentingly**, *adv.*: پسیج کر؛ ترس کھا کے -

**relentless**, *a.*: سخت دل؛ بے درد؛ کٹر -

**relentlessly**, *adv.*: بے دردی سے؛ سنگدلی سے -

**relentlessness**, *n.*: بے دردی؛ سنگدلی -

**Relevant**, *a.*: متعلق ( محل )؛ مفید مطلب؛ موقع کا؛ برمحل؛ چسپاں؛ تک کا؛ موزوں؛ مناسب؛ باموقع -

**relevance, relevancy**, *nn.*: مناسبت؛ تعلق؛ برمحل ہونا؛ چسپانی؛ تک -

**relevantly**, *adv.*: مناسبت سے؛ اپنے محل پر -

**Reliable**, *a.*: معتبر؛ قابل اعتماد؛ بھروسے کا؛ استوار؛ پختہ؛ قابل وثوق؛ موثق -

**reliability, reliableness**, *nn.*: با اعتباری؛ استواری؛ معتبری؛ اعتماد پسندی -

**reliably**, *adv.*: وثوق سے؛ معتبر طریق پر -

**Reliance**, *n.*: (۱) اعتماد؛ بھروسا؛ توکل؛ وثوق - (۲) سہارا؛ آسرا؛ جس پر تکیہ ہو -

**reliant**, *a.*: بھروسا کرنے والا؛ خوش اعتماد -

**Relic**, *n.*: (۱) تبرک؛ تبرکات؛ آثار ( مقدس بزرگوں کے بال، دانت، لباس وغیرہ ) - ( ۲ ) تحفہ؛ نشانی؛ یادگار - ( ۳ ) ( جمع میں ) لاش؛ ہڈیاں - ( ۴ ) ( جمع میں ) باقی ساقی؛ بچا کھچا؛ باقیات - ( ۵ ) اثر؛ نشان ( قدیم زمانے یا رسم وغیرہ کا ) - (۶) مغتنم شے؛ تبرک ( وہ چیز جو تاریخی یا کسی اور حیثیت سے قابل احترام ہو ) -

**Relict**, *n.*: (۱) بیوہ؛ رانڈ؛ بدھوا - (۲) (شاذ) = Relic -

**Relief**, *n.*: (۱) تسکین؛ اطمینان؛ آرام؛ راحت ( مصیبت کے بعد )؛ نجات ( غم یا تکلیف سے )؛ مخلصی - (۲) تنوع؛ تفریح؛ دلکشا پہلو؛ دلچسپی ( جو مسلسل یکسانی کی تکان یا کوفت کو دور کرنے کی غرض سے ہو ) - ( ۳ ) امداد؛ اعانت؛ دستگیری؛ خیرات ( غربا کے لئے یا خاص خطرے یا مصیبت کے وقت میں ) - ( ۴ ) کمک؛ فوجی امداد؛ ( خصوصاً ) خلاصی؛ نجات دہانی ( محصورین کی محاصرے سے ) - ( ۵ ) بدلی؛ ( پہرے کے جوانوں کی )؛ باری ( کے جوان ) - (۶) دادرسی؛ نرپا درسی؛ چارہ سازی؛ دستگیری؛ ( مشکل یا تکلیف سے ) نجات دہی

*r. fund*: سرمایۂ امداد یا دستگیری -

*r. -works*: خیراتی کام؛ تعمیر وغیرہ برائے امداد -

**Relief**, *n.*: ( ۱ ) منبت کاری؛ ابھرواں کام ( ابھری ہوئی تصویریں یا نقوش بنانے کا فن یا طریقہ جس میں اصل شے کے خط و خال کے نشیب و فراز بجنسہ دکھائے جائیں ) - ( ۲ ) منبت کاری کا نمونہ؛ ابھرواں کام کی چیز - ( ۳ ) ابھار؛ ابھرا ہونا؛ نمایاں ہونا -

*bring out facts in full r.*: واقعات کو پوری طرح نمایاں یا واضح کر دینا -

*high, low, r.*: منبت عالیہ؛ ناقصہ -

*stands out in r.*: الگ نمایاں نظر آتا ہے -

**Relieve**, *v. t.*: ( ۱ ) امداد؛ نجات دینا وغیرہ ( دیکھو Relief نمبر ایک ) - (۲) منبت کاری کرنا؛ ابھار کر دینا؛ نمایاں کرنا -

*r. guard* : پہرا بدلنا -

*r. nature* : قضائے حاجت -

*r.* one's *feelings* : دل کی بھڑاس نکالنا -

*relieving arch* : طاق ( جو دیوار کے اندر اور اوپر کا بوجھ سہارنے کی غرض سے بنایا جائے)؛ سہارے کی ڈاٹ ؛ حسی ڈاٹ

**rel[illegible]ab[illegible],** *a.*: نجات پذیر ؛ قابل دستگیری -

**Relievo** *n*.. Alto, Basso, Mezzo,(خصوصاً نمبر۲ Relief دیکھو کے ساتھ آتا ھے ) -

**Religion,** *n.*: (۱) رھبانیت ؛ خانقاہ گزینی ؛ زھد ؛ ( شاذ ) رھبانی فرقہ ؛ سلسلہ ( راھبوں کا ) - (۲) ( شاذ ) مذھبی رسوم کی پابندی یا ادائگی - ( ۳ ) مذھب ؛ دین ؛ دھرم - ( ۴ ) ایمان بالغیب ؛ خدا پرستی ؛ خدا شناسی - ( ۵ ) لازمی فرض ؛ دین ایمان ؛ وہ کام جس کا کرنا انسان واجب سمجھے -

*established r.*: مروجہ مذھب -

*get r.*: ( عامیانہ اور مزاحاً ) اللہ والا بن جانا -

*natural r.*: مذھب فطرت -

*revealed r.*: مذھب وحی -

**religionless,** *a.*: لامذھب ؛ ادھرمی -

**Religioner,** *n.*: (۱) کسی رھبانی فرقے یا سلسلے کا رکن ؛ راھب؛ چیلا - (۲) پرجوش مذھبی یا دین دار آدمی؛ پکا دین دار -

**Religionism,** *n.*: جوش مذھب ؛ مذھب پرستی -

**religionist,** *n.*: مذھب پرست -

**Religionize,** *v. t.* & *i.*: مذھبی رنگ چڑھانا؛ مذھبی بنانا؛ مذھبی جوش دکھانا -

**Religiose,** *a.*: کٹر دین دار -

**Religiosity,** *n.*: ( ۱ ) مذھبیت ؛ دین داری - ( ۲ ) اندھی مذھبیت؛ کٹر پن

**Religious,** *a.* & *n.*: (۱) مذھبی؛ دین دار ؛ خدا پرست ؛ متقی - (۲) رھبانی ؛ راھبوں کے سلسلے کا - ( ۳ ) مذھبی ؛ دینی؛ شرعی ( بات یا شے) - (۴) بیحد محتاط؛ نہایت پر احتیاط - (۵) راھب؛ چیلا ( کسی رھبانی سلسلے کا ) -

*with r. care* : بیحد احتیاط سے -

**religiously,** *adv.*: دینداری سے ؛ نہایت احتیاط سے -

**religiousness,** *n.*: مذھبیت ؛ دینداری ؛ تقوی -

**Reline,** *v. t.*: نیا خط ڈالنا ؛ مکرر بیل ٹانکنا ؛ سیون دھرانا -

**Relinquish,** *v. t.*: (۱) چھوڑ دینا؛ دے بیٹھنا؛ دستکش ہوجانا؛ ترک کردینا؛ تج دینا ؛ ھاتھ اٹھالینا ؛ واگزاشت کرنا (عادت ' مقصوبہ ' حق یا قبضہ ) - (۲) چھوڑ دینا ؛ گرفت چھوڑنا -

**relinquishment,** *n.*: دست برداری؛ دستکشی؛ ترک؛ واگزاشت -

**Reliquary,** *n.*: صندوقچہ تبرکات ؛ تبرکات خانہ -

*Reliquiae, n.* pl.. (۱)لاش- (۲) (ارضیات) باقیات؛ متحجرات (جانوروں اور پودوں کے ) - (۳) (نباتیات) برگ گاہ (خشک پتیاں جو ڈنٹھل میں لگی ھوں ) -

**Relish,** *n.*: (۱) ذائقہ؛ مزہ ؛ چاشنی (کھانے کی) - (۲) پٹ؛خفیف سا رنگ؛ خفیف سا جز (کسی دوسری چیز کا ) - (۳) لطف؛ چٹخارہ؛ مزہ - (۴) مسالا ؛ چاٹ؛ چٹنی ؛ پٹ (جو سادہ چیز کے ساتھ مزے کے لئے ملائی جائے) - (۵) رغبت؛ شوق؛ چاؤ ؛ چسکا -

**Relish,** *v. t.* & *i.*: ( ۱ ) مسالا دینا ؛ چٹ پٹا بنانا ؛ چاشنی دینا ؛ با مزہ کرنا - ( ۲ ) مزہ لینا ؛ پسند کرنا ؛ مرغوب بنانا ؛ لطف اٹھانا - ( ۳ ) بو دینا ؛ ذائقہ دینا ؛ مترشح کرنا ؛ پتا دینا ( کسی شے کا ) - ( ۴ ) ( ذوق یا ذائقے پر) اثر کرنا ؛ مزہ دینا-

**relishable,** *a.*: دل پسند ؛ مرغوب ؛ ذائقہ بخش ؛ با مزہ -

**Relive,** *v. i.* & *t.*: (۱) پھر بسر کرنا ؛ پھر جینا ؛ نئی جان پڑنا - (۲) پھر زندگی حاصل کرنا ؛ پھر زندگی کا مزہ چکھنا ( خصوصاً عالم تخیل میں مثلاً *to r. the past* ) -

**Reload,** *v. t.* & *i.*: پھر بوڑنا ؛ بار کرنا ( بندوق کو ) ؛ ( گاڑی کی ) دوبارہ بھرتی کرنا ' لادنا -

**Relucent,** *a.*: ( شاذ ) چمکتا دمکتا ؛ شفاف ؛ تاباں ؛ روشن -

**Reluct,** *v. i.*: مخالف ھونا ؛ مخالفت کرنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ اکراہ کا اظہار کرنا ؛ متامل ھونا ؛ اڑنا -

**reluctate :** = Reluct

**reluctation,** *n.*: اکراہ ؛ مخالفت مزاحمت -

**Reluctant,** *a.*: ( ۱ ) مچلتا ؛ مچلنے والا ؛ ( خصوصاً شعر میں ) اڑنے والا؛ متھا؛ ٹھس؛ بے قابو - (۲) بے دل ؛ متامل؛ ناراضمند-

**reluctance,** *n.*: مزاحمت ؛ مچلنا ؛ اڑنا ؛ تامل ؛ اکراہ ؛ ناخوشی ؛ نا رضامندی -

**reluctantly,** *adv.*: کڑھا؛ باکراہ؛ بادل ناخواستہ؛بےدلی سے-

**Relume,** *v. t.*: ( ۱ ) پھر جلانا یا سلگانا ؛ پھر روشن کرنا ( آنکھ وغیرہ کو ) - ( ۲ ) دوبارہ منور کرنا ( آسمان وغیرہ کو)-

**Rely,** *v. i.*: اعتماد کرنا ؛ بھروسا رکھنا ؛ وثوق رکھنا ؛ پوری طرح یقین رکھنا ( شے یا شخص پر ) -

**Remain,** *v. i.*: (۱) باقی ھونا؛ باقی رھنا ؛ بچ رھنا؛ فاضل بچنا ؛ رہ جانا ( باقی ) - ( ۲ ) ٹھیرنا ؛ ٹھیرے رھنا ؛ باقی یا موجود ھونا؛ رھنا (ایک حالت پر)؛ چھوٹ جانا؛ رہ جانا؛ حصے میں رھنا ( مثلاً *victory remained with the Thebans* ) - (۳) مثل سابق ھونا ؛ بدستور ھونا -

**Remain,** *n.*: (۱) ( عموماً جمع ) باقیات ؛ بچا کھچا ؛ باقی حصہ یا اجزا - (۲) کھنڈر ؛ باقیات ؛ آثار باقیہ ؛ نشان ؛ یادگار(تاریخی تبرکات ) - ( ۳ ) متروکات ( مصنف کی خصوصاً غیر شائع شدہ تصانیف ) ؛ مآثر علمیہ - (۴) نعش ؛ ھڈیاں ؛ لش ؛ لاشہ -

**Remainder,** *n.* & *v. t*: (۱) ( قانون ) حق جز معاش ؛ گزارہ ( کسی جائداد کا قلیل حصہ جو وصیت کے ذریعے کسی دوسرے کے نام کردیا جائے ) - ( ۲ ) وراثت باز گشت ؛ وراثت ثانوی ؛ وراثت عصبی ( جس کا اصلی وارث کی وفات سے حق پیدا ھو ) - ( ۳ ) ما بقی ؛ رھا سہا ؛ بچا کھچا ؛ رھے سہے ( اشخاص) ؛ پس ماندہ- ( ۴ ) ( ریاضی ) باقی ؛ حاصل تفریق - ( ۵ ) ( کتب فروشی ) ذخیرۂ فاضلہ ( بے بکی کتابیں جو کم قیمت پر بیچنی پڑیں ) ؛ اڑی پڑی ؛ اپنڈ مال - ( ۶ ) کتابوں کا ذخیرۂ فاضلہ میں داخل کرنا یا اس حیثیت سے فروخت کرنا -

*r. man* : گزارہ دار ؛ شریک جزوی -

**remaindership,** *n.*: توریث باز گشت ؛ حق وراثت ثانوی ؛ توریث ضمنی -

**Remake,** *v. t.*: پھر بنانا؛ نو ساختہ کرنا ؛ نئے طریقے پر بنانا -

**Reman,** *v. t.*: (۱) پھر آدمی لگانا ؛ نئی نفری دینا ؛ پھر آدمی مہیا کرنا - (۲) پھر مرد بنانا ؛ پھر ھمت دلانا -

**Remand,** *v. t.* & *n.*: ( ۱ ) ( شاذ ) واپس بھیجنا ؛ پھر سپرد

کرنا ؛ پھر حوالے کرنا - ( ۲ ) حوالات میں رکھنا ( پولس کی مزید تفتیش تک ) ؛ حوالات مزید یا حراست مزید کا حکم دینا - ( ۳ ) حوالات مزید ؛ حراست مزید -

**Remanent**, *a.* : پس ماندہ ؛ بقیہ ؛ بچا کھچا ؛ باقی ماندہ ؛ (اب زیادہ تر *r. magnetism* کے ساتھ استعمال ہوتا ہے بقیہ مقناطیسیت جو برقی ہیجان کے بعد لوہے میں باقی رہے ؛ پس ماندہ قوت ) -

**Remanet**, *n.* : ( ۱ ) بقیہ حصہ ؛ پس ماندہ - ( ۲ ) ملتوی شدہ مقدمہ یا مسودۂ قانون -

**Remargin**, *v. t.* : پھر حاشیہ دینا یا لگانا ( خصوصاً پرانی کتاب کی صحافی کے وقت ) -

**Remark**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) متوجہ ہونا ؛ دیکھنا ؛ معائنہ کرنا ؛ غور سے دیکھنا ؛ گھورنا ؛ نگاہ کرنا ؛ نظر ڈالنا ؛ ملاحظہ کرنا - ( ۲ ) رائے دینا ؛ رائے لگانا ؛ رائے زنی کرنا ؛ کہنا -

**Remark**, *n.* : ( ۱ ) مشاہدہ ؛ ملاحظہ ؛ توجہ فرمائی ؛ نظر فرمائی - ( ۲ ) رائے زنی ؛ قیل و قال ؛ گفتگو - (۳) رائے ؛ قول-

*worthy of r.* : قابل توجہ ؛ قابل ملاحظہ ؛ غیر معمولی ؛ ممتاز ؛ نمایاں -

**Remarkable**, *a.* : قابل ملاحظہ ؛ قابل ذکر ؛ عجیب ؛ نادر ؛ ممتاز ؛ غیر معمولی ؛ نمایاں -

**remarkableness**, *n.* : ندرت ؛ امتیاز ؛ حیرت انگیزی ؛ قابل ملاحظہ یا قابل ذکر ہونا -

**remarkably**, *adv.* : عجیب طور پر ؛ حیرت انگیز طریق سے ؛ کمال کے ساتھ ؛ بڑی خوبی سے -

*Remarque*, *n.* : ( فرانسیسی ) نشان حاشیہ ( جو کندہ کاری کی لوح پر ایک خاص حالت ظاہر کرنے کے لئے لگادیتے ہیں ) -

**Remarry**, *v. t. & i.*: (۱) ( پادری وغیرہ کا ) عقد پڑھوانا ( ایسے اشخاص کے درمیاں جن میں سے دونوں یا ایک کا پہلے عقد ہو چکا ہو ) - (۲) ( مرد یا بیوی کا ) دوسری بار شادی کرنا ؛ عقد پڑھنا -

**Remast**, *v. t.* : نیا مستول لگانا ؛ دوسرا مستول چڑھانا -

**Rembrandtesque**, *a. & n.* : رانبرانتی ؛ رانبرانت مصور کے طرز کی ؛ بطرز رانبرانت ؛ گہرے رنگوں کی ؛ پر رنگ ؛ جس میں روشن و تاریک حصے خوب نمایاں دکھائے گئے ہوں -

**Remedy**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) دوا ؛ درمن ؛ علاج ؛ چارہ ؛ تداوی ( کسی خرابی کو دور کرنے یا روکنے کی ) - ( ۲ ) تدارک ؛ تدبیر ؛ معالجہ ؛ چارۂ کار ؛ تلافی ؛ داد رسی - (۳) ( شاذ ) علاج کرنا ؛ تداوی کرنا - ( ۴ ) تدبیر کرنا ؛ چارہ کار کرنا ؛ اصلاح حال کرنا ؛ تلافی کرنا ؛ تدارک کرنا -

**remediable**, *a.* : تلافی پذیر ؛ تدارک پذیر -

**remedial**, *a.* : علاجی ؛ انسدادی ؛ اصلاحی ؛ تدارک کا -

**remedially**, *adv.* : ( شعر یا خطابت ) معالجانہ ؛ بطریق تدارک ؛ انسداد کے طور پر ؛ اصلاحاً -

**remediless**, *a.* : لا دوا ؛ لا علاج ؛ لا تدارک -

**remedilessly**, *adv.* : لا علاج طریق پر -

**Remember**, *v. t.* : (۱) یاد رکھنا ؛ ذہن میں رکھنا ؛ حافظے میں رکھنا ؛ یاد آنا ؛ حفظ کرنا ؛ حفظ ہونا ؛ خیال میں رکھنا ؛ نہ بھولنا - ( ۲ ) تحفہ دینا ؛ عطیہ دینا ؛ انعام دینا ( نوکروں وغیرہ کو ) - ( ۳ ) دعا میں یاد رکھنا ؛ دعائیں دینا - ( ۴ ) آداب پہنچانا ؛ سلام کہنا ؛ دعا سلام کہنا یا پہنچانا -

*r. oneself*: (بد تمیزی یا غفلت کے بعد) ہوش میں آنا ؛ سنبھل جانا -

*r. me kindly to him* : میری طرف سے انہیں بہت سلام کہہ دو یا سلام محبت پہنچا دو -

**rememberable**, *a.* : یادگار ؛ قابل یاد ؛ قابل لحاظ ؛ یاد رکھنے کے لائق -

**Remembrance**, *n.* : ( ۱ ) یاد ؛ یاد داشت ؛ یاد آوری ؛ حافظہ ؛ یاد کرنا ؛ یاد آنا - ( ۲ ) یادگار ؛ نشانی ؛ یاد آور ؛ رہ آورد ؛ ارمغاں ؛ یاد داشت - (۳) (جمع میں) آداب ؛ تسلیمات ؛ سلام ؛ دعا -

*put in r.*: یاد دلانا ؛ یاد دھانی کرنا -

**Remembrancer**, *n.* : (شاہی) ( *King's* , *Queen's R.* ) (۱) محصل ؛ سرکاری قرضے وصول کرنے والا اہلکار - (۲) یادگار ؛ یاد دلانے والی چیز -

*City R.* : امین بلدیہ جو پارلیمنٹ کی کمیٹیوں میں بلدیۂ لندن کی نیابت کرتا ہے -

**Remigrate**, *v. i.* : دوبارہ یا مکرر ہجرت کرنا ؛ اصل مقام ( جہاں سے ہجرت کی تھی ) پر واپس آنا -

**Remind**, *v. t.* : یاد دلانا ؛ جتانا ؛ چیتانا ؛ یاد دہانی کرنا ؛ متنبہ کرنا -

**Reminder**, *n.*: یاد دہانی ؛ تاکید ؛ تنبہ ؛ چیتاونی -

**Remindful**, *a.*: یاد دہاں ؛ یاد انگیز ؛ یاد دہانی کرنے والا -

**Reminiscence**, *n.* : (۱) یاد ؛ تذکر ؛ یاد آوری ؛ یاد کرنا ؛ یاد تازہ کرنا یا ہونا - ( ۲ ) گزرے ہوئے واقعے کی یاد اور ذکر - ( ۳ ) ( جمع میں ) سوانح ؛ وقائع ؛ محاضرات ؛ مشاہدات ( کتابی صورت میں گزشتہ واقعات جو کسی شخص نے اپنی یاد سے جمع کئے ہوں ) - ( ۴ ) علامت ؛ نشان ؛ جھلک ( جسے دیکھ کر کوئی چیز یاد آئے ) -

*Platonic doctrine of r.*: افلاطون کا نظریۂ تذکر کہ انسان کا علم اصل میں اس علم کے تازہ کرنے کا نام ہے جو ارواح کو عالم مثال میں حاصل ہوا تھا -

**reminiscential**, *a.*: یاد آور ؛ یاد دہاں ؛ یاد دلانے والا -

**Reminiscent**, *a.*: ( ۱ ) گزرے ہوئے واقعات یاد رکھنے والا ؛ حافظہ دار ؛ آگاہ ؛ باخبر - (۲) یاد انگیز ؛ یاد آور ؛ یاد دلانے والا ؛ (کسی چیز کی) جھلک رکھنے والا ؛ مشابہ -

**reminiscently**, *adv.*: یاد انگیزانہ ؛ یاد دلاتے ہوئے -

**Remint**, *v. t.* : نیا سکہ بنانا ؛ پھر ٹھپہ کرنا ( سکہ کا ) ؛ قدیم سکوں کو ڈھال کر نئے سکے ضرب کرنا -

**Remise**, *n. & v. i.*: ( قدیم ) بگھی خانہ ؛ اڈا ؛ اڈے کی بگھی ( کرائے کی ) - ( ۲ ) ( شمشیر زنی ) چوٹ ؛ بچت ہول پہلا وار کرنے کے بعد ؛ دوسرا ہولا جو اپنے سنبھلنے کے لئے مارا جائے -

**Remise**, *v. t.*: ( قانون ) حوالے کرنا ؛ ادا کرنا ؛ ہاتھ سے دے دینا ؛ رکھدینا ( مال یا حق ) -

**Remiss**, *a.*: (۱) بے پروا ؛ غافل ؛ فرض ناشناس ؛ نکما ؛ سست - (۲) ناکارہ ؛ بودا ؛ ڈھیلا ؛ کمزور -

**remissly**, *adv.*: سستی سے ؛ غفلت سے ؛ بودے پن سے

**remissness**, *n.*: غفلت ؛ فرض ناشناسی ؛ بودا پن -

**Remissible**, *a.*: قابل عفو ؛ قابل درگزر ؛ گزاشتنی ؛ لائق معافی -

**Remission**, *n.*: (۱) عفو ؛ مغفرت ؛ آمرزش ( گناہ کی ) - (۲) معافی ؛ درگزر ؛ دست برداری ( قرضے یا جرمانے وغیرہ سے ) ؛

تخفیف ؛ تنسیخ ؛ رعایت - (۳) تخفیف ؛ کوتاھی ؛ کمی ؛ تضعیف (اثر، قوت وغیرہ کی) - (۴) (شاذ) ترسیل، تفویض وغیرہ -

**remissive**, *a.*: درگزراں ؛ عفو کناں ؛ بخشندہ ؛ آمرزش گر ؛ آمرزگار -

**Remit**, *v. t. & i.*: (۱) بخشنا ؛ عفو کرنا (عموماً خدائے تعالی کا گناھوں کو بخشنا) - (۲) درگزر کرنا ؛ رعایت کرنا ؛ معاف کر دینا (قرض، جرمانے وغیرہ کی وصولی) - (۳) گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ کم ھونا ؛ گھٹ جانا ؛ سست پڑ جانا ؛ کم ھوتے جانا ؛ تخفیف ھونا ؛ دھیما ھو جانا (غصے، کوشش، درد وغیرہ کا) - (۴) (فیصلے کے لئے، کسی حاکم کے) سپرد کرنا ؛ حوالے کرنا ؛ بھیجا جانا ؛ واپس ھونا ؛ تفویض ھونا (مقدمے کا، عدالت ماتحت میں) ؛ عدالت ماتحت کو بھیجنا - (۵) واپس بھیجنا ؛ پلٹا دینا ؛ لوٹانا (پہلی حالت پر) - (۶) زیر غور رکھنا ؛ ملتوی کرنا - (۷) (ڈاک وغیرہ سے) روپیہ بھیجنا ؛ ارسال کرنا ؛ بھیجا جانا -

**remittal**, *n.*: ترسیل؛ ارسال کردگی -

**remittee**, *n.*: وصول کنندہ ؛ مرسل الیہ -

**remitter**, *n.*: ارسال کنندہ ؛ مرسل -

**Remittance**, *n.*: (۱) زر مرسلہ؛ رقم فرستادہ - (۲) (شاذ) چالان (مال کا) - (۳) ترسیل؛ تحویل زر -

*r.-man*: مہاجر جس کا وطن کے روپے پر گزارہ ھو -

**Remittent**, *a. & n.*: تھوڑی تھوڑی دیر میں گھٹنے بڑھنے والا بخار (fever) -

**Remitter**, *n.*: (۱) (قانونی معنی میں Remit کا فاعل) دست بردار ؛ واگزاشت کرنے والا - (۲) نفاذ حق مرجح (یہ اصول یا عمل کہ اگر کوئی شخص ناقص حق کی بناء پر جائیداد کا وارث ھوا تھا تو کسی دوسرے حق کی بناء پر جو پہلے کی نسبت مرجح یا فائق ھے، اس کی وراثت مسلم ھو جائیگی) - (۳) تحویل؛ تفویض ؛ سپردگی (دوسری عدالت کو) - (۴) (شاذ) بحالی؛ حق یابی؛ حق رسی -

**Remnant**, *n.*: (۱) باقی ماندہ ؛ بقیہ ؛ باقی ساقی ؛ بچا کھچا (قلیل جماعت یا سامان جو باقی رہ گیا ھو) - (۲) نشان (سلف)؛ آثار باقیہ ؛ سراغ (رفتگاں) - (۳) پارہ ؛ قطعہ ؛ ٹکڑا (خاص کر تھان کا جو بچا رہ گیا ھو اور کم قیمت پر فروخت کیا جائے) -

**Remodel**, *v. t.*: پھیربنانا ؛ ڈھالنا ؛ تشکیل کرنا ؛ نو وضع کرنا -

**Remonetize**, *v. t.*: (دھات وغیرہ) پھر سے زر قانونی بنانا ؛ دوبارہ سکۂ رائجہ کی حیثیت دینا -

**remonetization**, *a.*: دوبارہ زرقانونی بنانا یا بنایا جانا -

**Remonstrance**, *n.*: (۱) (تاریخ) شکایات عامہ کا اظہار ؛ احتجاج - (۲) اعتراض، احتجاج ؛ ردو قدح ؛ سمجھانا بجھانا -

*the Grand R.*: انگلستان کے دارالعوام کی تاریخی عرضی جس میں بادشاہ کی شکایات درج تھیں ؛ احتجاج عظیم -

**Remonstrate**, *v. i. & t.*: (۱) اعتراض کرنا ؛ حجت کرنا ؛ رد و قدح کرنا ؛ سمجھانا بجھانا - (۲) اعتراضاً کہنا ؛ حجت پیش کرنا -

**remonstrant**, *a. & n.*: سمجھانے والا ؛ ردو قدح کرنے والا -

**remonstrantly, remonstratingly**, *adv.*: معترضانہ ؛ سمجھاتے ھوئے ؛ ردو قدح کرتے ھوئے -

**remonstrative**, *a.*: انہام و تفہیم کا ؛ معترضانہ ؛ رد و قدح کا -

**remonstrator**, *n.*: انہام و تفہیم کرنے والا؛ معترض -

**Remontant**, *a. & n.*: (گلاب کے متعلق) سدابہار ؛ بارہ ماسی -

**Remora**, *n.*: (۱) رس ماھی ؛ ایک قسم کی مچھلی جس کی نسبت قدیم زمانے میں باور کیا جاتا تھا کہ جہاز کو لپٹی رہتی اور اسے چلنے سے روک لیتی ھے ؛ الشلک - (۲) (شاذ) روک ؛ رکاوٹ ؛ سدراہ -

**Remorse**, *n.*: (۱) گناہ کی خجالت؛ پشیمانی؛ ندامت ؛ پچھتاوا ؛ ملامت نفس - (۲) رحم ؛ درد ؛ ترس -

*without r.*: بے دردی سے -

**remorseful**, *a.*: (اپنے گناہ پر) منفعل ؛ خجل ؛ پشیمان -

**remorsefully**, *adv.*: ندامت سے ؛ منفعلانہ -

**remorseless**, *a.*: بے درد -

**remorselessly**, *adv.*: بے دردی سے -

**remorselessness**, *n.*: بے دردی -

**Remote**, *a.*: (۱) دور؛ بعید ؛ جدا ؛ الگ ؛ دورپرے کا (جیسے *r. ancestor*) ؛ بے تعلق ؛ بے واسطہ ؛ بیگانہ - (۲) شاھراہ سے الگ ؛ دور دست ؛ الگ تھلگ ؛ دور افتادہ (گاؤں وغیرہ) - (۳) (خصوصاً افعل التفضیل کے صیغے میں) خفیف ؛ دھندلا سا ؛ ذرا سا (جیسے *had not the remotest idea*) -

**remotely**, *adv.*: دور کے رشتے سے؛ دور کے واسطے سے -

**remoteness**, *n.*: بعد ؛ دوری ؛ دور اُفتادگی -

**Remould**, *v. t.*: پھرڈھالنا، وضع کرنا؛ تشکیل نوکرنا؛ نیا قالب دینا -

**Remount**, *n.*: (۱) گھوڑوں کی نئی بھرتی - (۲) نیا گھوڑا (جو منزل پر طیار ملے) -

**Remount**, *v. t. & i.*: (۱) پھر سوار ھونا (گھوڑے وغیرہ پر)؛ پھر چڑھنا (گھوڑے، سیڑھی وغیرہ پر) - (۲) پہنچنا ؛ سلسلہ پہنچنا (معینہ ماخذ تک یا زمانے تک) -

**Removable**, *a. & n.*: (۱) (خصوصاً) قابل برطرفی ؛ عزل پذیر؛ عارضی - (۲) (آئرستان کے) مقامی منصرم ؛ عامل ؛ حاکم عدالت (ھنگامی) -

**removability**, *n.*: عزل پذیری ؛ منصرمیت -

**Remove**, *v. t. & i.*: (۱) ھٹانا ؛ ھٹا لے جانا ؛ اٹھا دینا ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ؛ نکال دینا ؛ برطرف کر دینا ؛ موقوف کر دینا ؛ معزول کرنا - (۲) (ایک کھانے کے) بعد آنا (دوسرے کھانے کا) - (۳) سکونت بدل لنا ؛ مکان چھوڑنا ؛ منتقل ھونا -

*he was removed by poison*: وہ زھر دے کر مارا گیا -

*once, twice removed* (cousin): ایک دادا ؛ یا پردادا کی اولاد ؛ بنی اعمام ؛ جدی ؛ دور کے رشتے کے بھائی ؛ دو یا تین پشت دور کے -

*r. mountains*: پہاڑ اٹھانا ؛ اعجاز دکھانا -

*r. furniture*: (مکان بدل لئے والوں کا) اسباب اٹھوانا (بطور پیشے کے) -

*removed from school*: مدرسے سے اُٹھا لیا -

*removed*: ھٹا ھوا ؛ بعید ؛ دور کا (مفعول) (جیسے *is not, many degrees r. from brute*) -

**removal**, *n.*: (۱) برطرفی ؛ معزولی ؛ موقوفی - (۲) ھٹانا ؛

تغیر ؛ تبدیلی ؛ نقل مکان -

**remover**, *n.* : جس کا پیشہ اسباب اٹھوانا ہو -

**Remove**, *n.* : (۱) ایک کھانا جو دوسرے کھانے کے بعد میز پر لگایا جاے - (۲) (مدرسے میں) ترقی؛ چڑھائی (جماعت کی) - (۳) (بعض مدارس میں) ایک خاص درجہ؛ جماعت - (۴) (شاذ) نقل مکان ؛ ترک سکونت ؛ روانگی - (۵) (شاذ) فاصلہ ؛ فصل ؛ تیہ - (۶) درجہ ؛ مرتبہ ؛ منزل؛ واسطہ (قرابت میں) - (*cousins even to the fifth r.* جیسے)

**Remunerate**, *v. t.* : (۱) معاوضہ دینا ؛ عوض دینا ؛ أجرت دینا ؛ صلہ دینا - (۲) بدل ہونا ؛ معاوضہ ہونا

**remuneration**, *n.* : أجرت ؛ معاوضہ ؛ صلہ -

**remunerative**, *a* : أجرت کا ؛ پر منفعت -

**remuneratively**, *adv.* : پر منفعت طریق پر -

**remunerativeness**, *n.* : پر منفعت ہونا ؛ نفع بخشی -

**Renaissance**, ( or as F ) *n.* : (۱) نشاۃ ثانیہ ؛ علوم و فنون کے احیا کا زمانہ (۱۴ ویں سے ۱۶ ویں صدی تک) جو یورپ کی جدید ترقیوں کی ابتدا مانا جاتا ھے- (۲) (کسی چیز کا) احیا -

**Renal**, *a.* : کلوی ؛ گردوں کا -

**Rename**, *v. t.* : (کسی کو) نیا نام دینا -

**Renascence**,*n.* : نیا جنم ؛ ولادت ثانیہ ؛ بعثت جدید ؛ تجدید - ( Renaissance = )

**Renascent**, *a.* : جو نیا جنم لے رہا ہو؛ جو پھر سے پیدا ہو رہا ہو-

**Rencounter, rencontre**, *n.* : (۱) مقابلہ ؛ مٹھ بھیڑ ؛ ٹکر ؛ تصادم ؛ جھڑپ ؛ آویزش ؛ معرکہ ؛ لڑائی ؛ یکبکی (دو بدو)؛ اتفاقی ملاقات ؛ سامنا ؛ مٹھ بھیڑ -

**Rend**,*v.t. & i.*(*rent*) : (۱) توڑلینا؛ نوچنا؛ کھسوٹ لینا؛ پھاڑلینا ( *off, cut, asunder, apart* وغیرہ صلوں کے ساتھ آتا ھے ) - (۲) چیرنا؛ دو کر دینا ؛ ٹکڑے کردینا ؛ پارہ پارہ کردینا -
*a province rent from the empire* : صوبہ جو سلطنت سے الگ ہوگیا ہو -
*r. laths* : (تختہ کی) پٹیاں چیرنا ؛ بڑنگے بنانا
*r. the air* : (چیخ چیخ کر) آسمان سر پر اٹھانا
*turn & r.* one : (استعارتاً) پلٹ پڑنا؛ یکایک گالیاں دینے لگنا -

**Render**, *v. t. & n.* : (۱) دینا؛ اداکرنا(شکریہ جیسے *r. thanks*)؛ عوض میں دینا یا کرنا (جیسے *r. good for evil*)؛ (قدیم)پھیردینا؛ واپس کرنا- (۲) حوالے کرنا؛ نذر کرنا ؛ حاضر کرنا پیش کر دینا - (۳) بجا لانا (خدمت وغیرہ) ؛ کرنا (تعریف ؛ اطاعت) - (۴) پیش کرنا؛ داخل کرنا (حساب وغیرہ) ؛ بتانا ؛ سمجھانا (وجوہ)- (۵) چربہ اتارنا ؛ نقشہ کھینچنا؛ دکھانا ؛ بنانا؛ ادا کرنا؛ کرکے دکھانا ؛ ترجمہ کرنا (جیسے *rendered into English*) - (۶) بنا دینا؛ بدل دینا ؛ (کچھ سے کچھ) کر دینا (جیسے *the tone rendered it an insult*)-(۷)(چربی)پگھلانا؛ تانا؛ تاکرنکالنا ؛ (تاکو) صاف کرنا-(۸) صندلا کرنا؛پچارا پھیرنا؛ لیپنا؛ لپائی کرنا - (۹) (قانون) لگان ؛ نذرانہ؛ محصول بالجنس؛ بیگار -
*account rendered* : پیش کردہ حساب جو ہنوز ادا نہ ہوا ہو -
*r. set* : (۱) دو ہاتھ پھیرنا؛ دہرا صندلا کر دینا
(۲) دھرے صندلے یا دھری لپائی کا -

**rendering**, *n.* : نقش کاری ؛ شبیہ نگاری ؛ نقش کشی ؛ ترجمانی ؛ ادا کردگی ؛ ترجمہ -

**Rendezvous**, *n.* ( pl. Same) & *v.i.* : (۱) فوج یا جہازوں کے جمع ہونے کی جگہ ؛ مقام اجتماع - (۲) مرجع ؛ بیٹھک ؛ اڈا ؛ ملنے کی جگہ - (۳) موعد ؛ جاے مقررہ ؛ قرار گاہ - (۴) جاے مقررہ پر ملنا -

**Rendition**, *n.* : (شاذ) جگہ یا شخص کو حوالے کرنا ؛ تفویض -

**Renegade**, *n. & v. i.*, **Renegado**, *n.* (archaic) : (۱) مرتد (خصوصاً وہ عیسائی جو اسلام لے آے) ؛ تارک دین- (۲) بے وفا ؛ بد عہد ؛ غدار (اپنے گروہ یا اصول کو چھوڑ کر دوسری طرف جا ملنے والا)- (۳) مرتد ہو جانا ؛ (دین سے) برگشتہ ہو جانا - غداری کرنا ؛ اپنے اصول یا گروہ سے منحرف ہونا

**renegation**, *n.* : ارتداد ؛ غداری

**Renew**, *v. t. & i.* : (۱) نیا کرنا ؛ تجدید کرنا ؛ تازہ کرنا ؛ احیا کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ از سر نو زندگی بخشنا ؛ کایا پلٹ دینا - (۲) مرمت کرنا ؛ درست کر دینا؛ بدل دینا- (۳)پھرکرنےلگنا؛ دوبارہ شروع کرنا ؛ (وقفے کے بعد) ازسرنو کرنا ؛ پھر سےکرنا - (۴) (پٹے یا مطالبے کی) تجدید کرنا؛ پٹہ نیا کرنا - (۵) (شاذ) تازہ ہوجانا ؛ نیا ہوجانا؛ پھر آجانا (جوانی وغیرہ کا) -

**renewable**, *a.* : تجدید پذیر؛ درستی پذیر ؛ قابل احیا -

**renewal**, *n.* : تجدید ؛ تجدد ؛ احیا؛ کایا پلٹ؛ پھر شروع کرنا-

**Reniform**, *a.* : گردوں کی شکل کا ؛ کلیا نما ؛ کلوی -

**Rennet**, *n.*: بستہ شیر(جما ہوا دودھ جوشیرخوار بچھڑےکےمعدےمیں پایاجاتا اور دودھ جمانے یاپنیربنانےکےکام آتاھے)؛پنیرمایا؛ پنیرجامن -

**Rennet**, *n.* : ایک قسم کا سیب ؛ ملکہ سیب -

**Renounce**, *v. t. & i. & n.* : (۱) ہاتھ اٹھا لینا؛ دست بردار ہوجانا (حق یا قبضے وغیرہ سے) - (۲) چھوڑ دینا ؛ ترک کر دینا ؛ قطع تعلق کرلینا ؛ الگ ہوجانا ؛ چھوڑ بیٹھنا ؛ دوستی؛ رشتہ داری وغیرہ سے انکار کردینا - (۳) (قانون) دست بردار ہونا ؛ لادعوی ہوجانا ؛ مستعفی ہوجانا ؛ فارغ خطی دینا (خصوصاً وراثت یا تولیت سے) - (۴) (تاش) بے رنگ چلنا؛ بے رنگ پتا کھیلنا (رنگ کا پتا نہ ہونے کے باعث) -
بے رنگ کھیل ؛ بد رنگ بازی -

**renounce**, *n.* :

**renouncement**,*n.*: ترک؛اعراض؛انکار؛لادعوی؛دست برداری وغیرہ-

**Renovate**, *v. t.* : نیا کردینا ؛ بحال کردینا ؛ تازہ دم کرنا ؛ پھر سے بنا دینا ؛ درست کردینا -

**renovation**, *n.* : تجدید ؛ نیا کردینا یا کردیا جانا ؛ درستی -

**renovator**, *n.* : مجدد ؛ درست کرنے والا -

**Renown**, *n.* : شہرت ؛ شہرہ ؛ نام ؛ نمود ؛ امتیاز -

**Renowned**, *a.* : مشہور ؛ شہرۂ آفاق ؛ نامی ؛ نامور ؛ ممتاز -

**Rent** : دیکھو Rend -

**Rent**, *n.* : کھونچ ؛ شگاف ؛ چاک ؛ درز (کپڑے یا بادل وغیرہ میں) ؛ دراڑ ؛ کٹاو (پہاڑ یا زمین میں) -

**Rent**, *n. & v. t. & i.* : (۱) کرایہ (مکان وغیرہ کا ماہانہ یا موقت) ؛ مالگزاری ؛ مالیہ ؛ لگان ؛ جمع (زمین کی) - (۲) کرائے پر لینا یا پٹے پر لینا؛ پٹے پر دینا ؛ اٹھانا (زمین وغیرہ کو مقررہ معاوضے پر) - (۳) لگان عائد کرنا ؛ جمع لگانا -
*r.-charge* : زر پٹہ ؛ ضمنی لگان (جو مالک کے علاوہ

کسی اور کو دیا جائے ) -

*r.-free* : معافی کی ؛ لا خراجی -

*r.-roll* : فہرست پٹہ داران یا کاشتکاران؛ جمع بندی؛ فرد مالگذاری ؛ فرد آمدنی (بذریعہ لگان ) -

*r.-service* : خدمت ؛ بیگار ( جو لگان کے عوض یا علاوہ ' پٹہ دار کو کرنی لازم ھو ) -

**rentable**, *a.* : قابل استجارہ ؛ کرایہ پر اٹھنے والا -

**rented**, *a.*: مستاجرہ ؛ پٹے کی؛ کرائے کی ( زمین 'مکان وغیرہ) -

**Rental**, *n.* : ( ۱ ) کرائے کی آمدنی ؛ آمد جمع بندی ؛ محاصل ؛ منافع - ( ۲ ) کرایہ ؛ زر لگان ؛ زر مالیہ ؛ مالگزاری -

*Rente*, *n.* : (فرانسیسی)منافع ؛ آمدنی ( خصوصاً تمسکات کے سود یا جائداد کے کرائے کی ) -

*Rentier*, *n.* : (فرانسیسی) جسے کرائے یا سود کی آمدنی ھو اور محنت کرنی نہ پڑے ؛ منافع خوار ؛ صاحب املاک ؛ صاحب جائداد -

**Renumber**, *v. t.* : پھر یا نئے نشان لگانا ؛ نئے نمبر ڈالنا -

**Renunciation**, *n.*: (۱) دست برداری؛ فارغ خطی ؛ لا دعوی نامہ - ( ۲ ) ترک دنیا ؛ ترک علائق؛ نفس‌کشی - (۳) ترک ؛ چھوڑنا -

**renunciant**, *n.* & *a.* : تارک دنیا ؛ دست بردار ؛ لا دعوی -

**renunciative, renunciatory**, *aa.*: نفس کشانہ ؛ ترک کا؛ دست برداری کا -

**Reo-** : دیکھو Rheo -

**Reoccupy**, *v. t.* : پھر تصرف ' قبضہ کرنا ؛ دوبارہ مقیم ھوجانا -

**Reopen**, *v. t.* & *i.* : پھر کھولنا یا کھلنا ' جاری کرنا یا ھونا ؛ پھر ( مسئلہ وغیرہ ) چھیڑنا -

**Reorganize**, *v. t.* : پھر مرتب کرنا ؛ نئی تنظیم کرنا -

**Rep, Repp, Reps**, *n.* : ریپ' موٹا گھٹا ھوا کپڑا جو فرش' غلاف وغیرہ کے کام آتا ھے -

**Rep**, *n.* : ( مدرسے کا عامیانہ ) نظم وغیرہ جو رٹ لی جائے ؛ رٹنت ؛ پڑھنت -

**Rep**, *n.* : ( عامیانہ ) آوارہ ؛ اوباش -

**Repaganize**, *v. t.* : پھر وحشی یا جاھل بنانا -

**Repaint**, *v. t.* : پھر رنگ چڑھانا ؛ دوبارہ رنگ یا روغن کرنا -

**Repair**, *v. i.* & *n.* : ( کسی مقام پر ) آمد رفت ھونا ؛ لوگوں کا کثرت سے آنا جانا ؛ جماو ھونا ؛ ( قدیم ) مرجع ؛ جماو کا مقام ؛ منڈلی ؛ اڈا ؛ بیٹھک -

**Repair**, *v. t.* : ( ۱ ) مرمت کرنا ؛ درستی کرنا ؛ گانٹھنا ؛ پیوند پارہ کرنا ؛ پیوند لگانا ؛ نیا کردینا - ( ۲ ) تداری کرنا ؛ تدبیر کرنا ؛ تلافی کرنا ؛ نقصان پورا کرنا -

**repairable**, *a.* : مرمت پذیر ؛ قابل درستی وغیرہ -

**Repair**, *n.* : ( ۱ ) مرمت ؛ درستی ؛ ترمیم ؛ اصلاح - ( ۲ ) درست حالی ؛ حالت ( مکان وغیرہ کی جیسے *is in good r.*) -

**Repand**, *a.* : ( نباتیات ' حیوانیات ) لہر دار کنارے کا ؛ کٹاو کے کنارے کا ؛ لہر دار -

**repando-** : لاحقہ مذکورۂ بالا معنوں میں

**Repaper**, *v. t.* : ( دیوار پر ) پھر یا نیا کاغذ لگانا ' چڑھانا -

**Reparable**, *a.* : تلافی پذیر ' بدل پذیر ( نقصان وغیرہ ) -

**Reparation**, *n.* : ( ۱ ) ترمیم ؛ اصلاح ؛ درستی ؛ مرمت کردگی - ( ۲ ) ( جمع میں ) مرمت ؛ داغ دوزی - ( ۳ ) تاوان ؛ معاوضہ ؛ ڈنڈ ( خصوصاً جنگ کے نقصانات کا )؛ تلافی ؛ ھرجانہ -

**reparative**, *a.* : تلافی کن؛ مصلحی؛ مصلح؛ ترمیمی؛ مرمت‌کن -

**Repartee**, *n.* & *v. i.* : ( ۱ ) برجستہ جواب ؛ چست جواب - (۲) حاضر جوابی ؛ بدیہہ گوئی . برجستہ گوئی - ( ۳ ) ( شاذ ) برجستہ جواب دینا -

**Repartition**, *v. t* & *n.*: (۱) پھر حصے یا ٹکڑے کرنا -(۲) نو تقسیمی -

**Repass**, *v. t.* : واپسی میں دوبارہ گذرنا -

*repassage* : دوبارہ گذرنا -

**Repast**, *n.* : ( ۱ ) کھانا ( صبح شام وغیرہ کا )- ( ۲ ) غذا ؛ کھانے کی چیز ؛ بھوگ ؛ کھانا ( عموماً *rich, plentiful, slight, delicate, luxuricus &c. r* (

**Repatriate**, *v.t.* & *i.* : پھر سے وطن میں بسانا یا بسنا ؛ وطن میں واپس لانا یا آنا -

**repatriation**, *n.* : رجوع بہ وطن -

**Repay**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( روپیہ ) ادا کرنا ؛ بھر دینا ؛ چکا دینا؛ واپس دینا؛ اتار دینا- (۲) بدلہ اتارنا ؛ بدل کرنا؛ ( احسان وغیرہ کا ) بدلہ دینا ؛ جواب دینا ( بدسلوکی کا ) . ( ۳ ) جزا دینا؛ صلہ دینا ؛ اجر دینا ؛ معاوضہ دینا ؛ عوض کرنا - (۴) ادائی کرنا -

**repayable**, *a.* : قابل ادائی ؛ جزا پذیر ؛ بدل پذیر -

**repayment**, *n.* : ادائی ؛ واپسی ؛ چکوتی ؛ جزا ؛ اجر ؛ بدل ؛ بدلہ ؛ عوض -

**Repeal**, *v. t.* & *n.* : (۱) فسخ کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ کالعدم کرنا ( قانون وغیرہ کو ) - (۲) تنسیخ ؛ نسخ ؛ انفساخ - (۳) ( آئرستان کی سیاست ) ( آئرستان اور انگلستان کے اتحاد کی ) منسوخی -

**repealable**, *a.* : فسخ پذیر ؛ قابل تنسیخ -

**repealer**, *n.*: ( انگلستان اور آئرستان کے اتحاد کی ) منسوخی کا حامی -

**Repeat**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) دھرانا ؛ تکرار کرنا ؛ اعادہ کرنا ؛ رٹنا؛ رٹ لگانا؛ بار بار کہنا؛ ادا کرنا؛ پڑھ کر سنانا؛ نقل کرنا؛ نقل اتارنا ( نمونے کی ) - (۲) ٹن ٹن کرنا ؛ ( گھڑی کا ) گھنٹا ختم ھونے یا پونے پر متواتر بجنا - ( ۳ ) ( بندوق وغیرہ ) کئی فیر کرنا ؛ متواتر چلنا؛ چند ضربی ھونا- (۴) باربار ھونا؛ متوالی ھونا؛ تھوڑے تھوڑے وقفے سے ھونا - ( ۵ ) پلٹ کے آنا ؛ دو بارہ واقع ھونا -

*food repeats* : غذا ٹھیر ٹھیر کے چکھی جاتی ھے -

*It will not bear repeating* : وہ ناگفتنی یا ناگفتہ بہ بات ھے -

*repeating rifle* : چند ضربی رائفل -

*repeating watch* or *repeater*, *n.* : کمانی دبانے پر گھنٹے ' پونے اور منٹوں کی تعداد بتانے والی گھڑی -

**repeatable**, *a.*: لائق اعادہ ؛ تکرار پذیر -

**repeatedly**, *adv.*: بہ تکرار ؛ بالتواتر ؛ بار بار -

**Repeat**, *n.* : (۱) اعادہ ؛ تکرار ؛ دھرانا ؛ ( خصوصاً ' تماشے کو لوگوں کی فرمائش پر ) مکرر کرنا ' دھرانا - ( ۲ ) ( موسیقی ) مکرر (وہ حصہ جو بار بار بجایا جائے) ؛ علامت تکرار - ( ۳ ) ( تجارت ) مال کا دوسرا چالان ( بالکل پہلے کی طرح )؛ اس طرح کا چالان بھیجنے کی فرمائش -

**Repel**, *v. t.* : (۱) دھکیلنا ؛ ھٹا دینا ؛ پسپا کرنا ؛ دفع کرنا ؛ رد کرنا - ( ۲ ) نامطبوع ھونا ؛ ناگوار ھونا ؛ مکروہ ھونا ؛

کراہت پیدا کرنا -

**repellent**, *a.*: مکروہ ؛ ناگوار -

**repellently**, *adv.*: مکروہ طریق پر -

**Repent**, *a.*: ( نباتیات ) زمین گیر ؛ نیچے نیچے پھیلنے والا -

**Repent**, *v. t. & i.*: (۱) پشیمان ہونا ؛ پچھتانا ؛ نادم ہونا ؛ کف افسوس ملنا -(۲) پشیمانی ' ندامت ظاہر کرنا -

**repentance**, *n.*: پشیمانی؛ انفعال ؛ پچھتاوا -

**repentant**, *a.*: منفعل ؛ نادم -

**repentantly**, *adv.*: منفعلانہ ؛ ندامت سے -

**Repeople**, *v. t.*: پھر بسانا ؛ دوبارہ آباد کرنا ( ملک کو نئے باشندوں سے ) -

**Repercussion**, *n.*: صدائے بازگشت ؛ گمک ؛ گونج ؛ رد عمل ؛ بالواسطہ اثرات ؛ عواقب -

**repercussive**, *a.*: گونجتا ہوا ؛ رد عمل پیدا کرنے والا -

**Repertoire**, *n.*: ( تھیٹر کی کمپنی یا تماشے والوں کے ) تماشوں کا ذخیرہ جو وہ ہر وقت دکھا سکتے ہیں -

*r. company*: وہ کمپنی جو بہت سے تماشے تھوڑے تھوڑے دن دکھاتی ہے -

*r. system*: یہ طریقہ -

**Repertory**, *n.*: ( ۱ ) ( ذخیرہ ) مخزن ؛ خزانہ؛ گنجینہ ( خصوصاً معلومات کا ) -

**Reperuse**, *v. t.*: پھر پڑھنا ' نظر ڈالنا ؛ دوبارہ مطالعہ کرنا -

**Repetend**, *n.*: کسور اعشاریہ متوالیہ ؛ جملۂ متوالی ؛ بار بار آنے والا جملہ ؛ ترجیع بند کی بیت یا آخری مصرعہ ؛ ترجیع بیت -

**Repetition**, *n.*: ( ۱ ) تکرار؛ اعادہ ؛ دہرائی؛ رٹائی ؛ رٹ - (۲) پڑھنت؛ رٹنت ؛ سبق (جو حفظ کیا جائے ) - (۳) ( ہو بہو) نقل ؛ مثنی - (۴) (باجے میں ) سرعت نغمہ ؛ سر کی تیزی -

**repetitional, repetitionary**, *aa.*: تکراری ؛ ترجیعی ؛ بار بار آنے والا -

**repetitious, repetitive**, *aa.*: (شاذ) تکراری؛ ترجیعی وغیرہ-

**Repiece**, *v. t.*: پھر جوڑنا ' ملانا ؛ باز پیوندی کرنا

**Repine**, *v. i.*: غم کھانا؛ کڑھنا؛ ملول ہونا؛ رونا؛ جھینکنا؛ جھنجھلانا؛ پیچ و تاب کھانا ؛ پریشان ہونا -

**repiningly**, *adv.*: جھینک جھینک کر ؛ روتے جھینکتے ہوئے -

**Repique**, *n. & v. t. & i.*: (۱) ( تاش ) Piquet کے کھیل میں صرف اپنے پتوں میں تیس نمبر پانا ؛ تیسا - ( ۲ ) ( فعل ) تیسا پانا ؛ تیسا جیتنا ( دوسرے شخص سے ) -

**Replace**, *v. t.*: (۱) پیچھے ہٹا دینا ؛ مقام کے لحاظ سے پیچھے کر دینا - (۲) کسی کی جگہ لے لینا ؛ قائم مقام ہونا ؛ جانشین ہونا؛ کسی کی جگہ پر مقرر ہونا؛ بدل ہونا - (۳) کسی کی جگہ پر مقرر کرنا ؛ قائم مقام مقرر کرنا ؛ بدل لانا -

**replaceable**, *a.*: بدل پذیر ؛ جس کا قائم مقام ہو سکے ؛ جس کی جگہ پر ہو سکے -

**replacement**, *n*: بدل یا قائم مقامی -

**Replant**, *v. t.*: دوبارہ پودا لگانا ( اسی یا دوسری جگہ ) ؛ ( زمین پر ) دوسرے پودے وغیرہ لگانا -

**Replenish**, *v. t.*: (۱) دوبارہ بھر دینا ' پر کر دینا ' معمور کر دینا -

**replenished**, *a.*: پر ؛ معمور ؛ بھر پور ؛ بھرا پرا ؛ لبریز -

**replenishment**, *n.*: پر ہونا؛ معموری؛ لبریزی -

**Replete**, *a.*: (۱) بھرا ہوا ؛ پر ؛ معمور؛ چور ( کسی چیز میں ) - (۲) ٹھسا ٹھس بھرا ہوا ؛ سیر ؛ شکم سیر -

**repletion**, *n.*: معموری ؛ پر ہونا ؛ شکم سیری -

**Replevin**, *n.*: (۱) واگزاشت قرقی ( جو ضمانت دینے پر ہوتی ہے ) - ( ۲ ) پروانۂ واگزاشت قرقی - ( ۳ ) واگزاشت قرقی کا مقدمہ -

**Replevy**, *v. t.*: قرقی سے واگزاشت کرانا -

**Replica**, *n.*: ( ۱ ) تصویر ' نقش وغیرہ کا مثنیٰ ( جو مصور نے خود بنایا ہو ) ؛ نقش ثانی - ( ۲ ) نقل کا لاصل ؛ ہو بہو نقل ؛ پورا چربا -

**Replicate**, *n.*: ( موسیقی ) سر جو دے ہوئے سر سے ایک یا زیادہ octave نیچے یا اوپر ہو -

**Replicate**, *a.*: ( نباتیات ) پشتہ ؛ تہ -

**Replicate**, *v. t.*: (۱) ( شاذ ) دہرانا - (۲) کسی نقش یا تصویر کا مثنیٰ تیار کرنا ؛ نقش ثانی بنانا - (۳) تہ کرنا ؛ لپیٹنا -

**Replication**, *n.*: ( ۱ ) ( شاذ ) تہ کرنا ؛ دہرا کرنا ؛ تہ - (۲) رد کلام ؛ جواب ؛ جواب الجواب - ( ۳ ) ( قانون ) مدعی علیہ کی عذرداری کا مدعی کی طرف سے جواب - ( ۴ ) گونج کی آواز ؛ صدا ؛ آواز بازگشت - ( ۵ ) نقل ؛ نقل کرنا -

**Reply**, *v. i. & t. & n.*: ( ۱ ) جواب دینا ( الفاظ میں یا فعل سے )؛ جواب میں کہنا یا کرنا - ( ۲ ) جواب ( قول یا فعل سے )؛ رد کلام ؛ وہ بات جو جواب میں کہی جائے ؛ وہ فعل جو جواب میں کیا جائے

*r. paid*: جوابی تار -

**Repoint**, *v. t.*: نئے جوڑ بھرنا ( گچ یا ریختے سے ) -

**Repolish**, *v. t.*: دوبارہ صیقل کرنا وغیرہ -

*Repondez s'il vous plait*.: ( فرانسیسی ) براہ کرم جواب دیجئے ( مخفف R. S. V. P. ) -

**Repopulate** = Repeople

**Report**, *v. t. & i.*: (۱) آکر حال سنانا ؛ روداد بیان کرنا ؛ خبر لانا ؛ خبر دینا ؛ اطلاع دینا - (۲) کسی واقعے کے متعلق باضابطہ بیان دینا یا اطلاع دینا ؛ جرم یا غفلت کی خبر دینا( افسر کو )؛ رپورٹ کرنا - (۳) حاضری یا واپسی کی اطلاع دینا ؛ حاضر ہونا ؛ حاضری دینا (جیسے *r. oneself* ) - ( ۴ ) ( اخبار کے لئے ) ساری کارروائی یا اس کا خلاصہ قلم بند کرنا ؛ رپورٹ لکھنا - (۵) واقعے کی روداد لکھنا یا لکھ بھیجنا - (۶) معاملے کے متعلق رائے ظاہر کرنا یا بھیجنا ( اچھی یا بری ) -

*chairman of committee reports bill to House*: صدر کمیٹی پارلمنٹ کے سامنے مسودۂ زیر بحث کے متعلق دوسری اور تیسری خواندگی کے درمیان کمیٹی کے فیصلے کی رپورٹ کرتا ہے-

*it is reported*: کہا جاتا ہے ؛ سنا گیا ہے -

*move to r. progress*: دارالعوام میں بحث ختم کرنے کی تجویز پیش کرنا ( اکثر رکاوٹ پیدا کرنے کی غرض سے ) -

*r. progress*: یہ بیان کرنا کہ اب تک کیا کیا ہو چکا ہے -

*reported speech*: منقول ' قول یا تقریر -

**reportable**, *a.* : قابل اطلاع ؛ رپورٹ کے قابل -

**reporter**, *n.* : رپورٹر ؛ نامہ نگار -

**Report**, *n.* : (۱) افواہ ؛ بازاری خبر ؛ ذکر ؛ چرچا - (۲) شہرت ؛ نیک نامی یا بدنامی (جیسے *faithful through good & evil r.*) - (۳) باضابطہ بیان ؛ روداد ؛ رپورٹ - (۴) رپورٹ (اخبار کے لئے) ؛ اطلاع ؛ خبر - (۵) آواز (بندوق وغیرہ کی) ؛ دھماکا -

*r. stage* : (دارالعوام) وہ موقع جب کمیٹی کی رپورٹ کے بعد کسی قانون کے مسودے پر بحث کا وقت آجائے -

**Repose**, *v. t.* : کرنا ؛ رکھنا (بھروسا ، اعتماد وغیرہ) -

**reposal**, *n.* : کرنا ؛ رکھنا -

**Repose**, *v. t. & i. & n.* : (۱) آرام کرنا ؛ استراحت کرنا ؛ سستانا - (۲) (تکیے سے) سر ٹکانا ؛ سہارا لینا - (۳) آرام پہنچانا ؛ آسائش دینا ؛ تازہ دم کر دینا - (۴) لیٹنا ؛ لیٹا ہونا - (۵) مبنی ہونا ؛ منحصر ہونا - (۶) (حافظے وغیرہ میں) کسی خیال کا دیر تک قائم رہنا - (۷) آرام ؛ سکون ؛ اطمینان ؛ فراغت ؛ راحت ؛ خاموشی ؛ نیند - (۸) سکون کی کیفیت یا اثر (فنون لطیفہ میں) ؛ موزونیت ؛ ہم آہنگی ؛ ہمواری - (۹) (حرکات و سکنات میں) رکھ رکھاو ؛ اطمینان ؛ متانت ؛ ہمواری -

**reposeful**, *a.* : پر سکون ؛ سکون بخش ؛ ہم آہنگ ؛ ہموار -

**reposefully**, *adv.* : پرسکون انداز سے ؛ اطمینان سے ؛ رکھ رکھاو کے ساتھ -

**Repository**, *n.* : (۱) ظرف ؛ برتن ؛ جگہ ؛ رکھنے کی جگہ ؛ خانہ ؛ گھر - (۲) عجائب خانہ ؛ گودام ؛ خزانہ ؛ مخزن (جیسے *he or it is a r. of information*) - (۳) مقبرہ ؛ مدفن ؛ قبر - (۴) محرم راز ؛ معتمد ؛ راز دار -

**Repossess**, *v. t.* : پھر حاصل کرنا ، قبضہ میں رکھنا وغیرہ -

**Repost** : دیکھو Riposte -

**Repot**, *v. t.* : پودے کو چھوٹے گملے سے بڑے گملے میں لگانا -

**Repousse**, *a. & n.* : ابھرا ہوا آرائشی کام (جو ایک طرف ہتوڑی سے کوٹنے سے دوسری طرف ابھر آتا ہے) -

**Repp** : دیکھو Rep -

**Repped**, *a.* : ریپ (Rep) کی سی سطح رکھنے والا -

**Reprehend**, *v. t.* : ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ الزام دینا -

**reprehensible**, *a.* : قابل الزام ؛ قابل ملامت -

**reprehensibly**, *adv.* : قابل الزام یا قابل ملامت طور پر -

**reprehension**, *n.* : ملامت ؛ سرزنش -

**Represent**, *v. t.* : (۱) بیان کرنا ؛ نقشہ کھینچنا ؛ تصویر کھینچنا ؛ چربا اتارنا ؛ خاکہ کھینچنا ؛ (کسی شخص یا چیز کا) تصور باندھنا ؛ نقشہ ذہن میں قائم کرنا ؛ شبیہ یا مانند یا مثل ہونا - (۲) صورت حال سمجھانا ؛ سمجھانا بجھانا - (۳) ظاہر کرنا ؛ دکھانا یا پیش کرنا (کسی خاص شکل یا رنگ میں) - (۴) کھیلنا ؛ (سوانگ) کرکے دکھانا ؛ ایکٹ کرنا - (۵) علامت ہونا ؛ مجسمہ ہونا ؛ مطابق ہونا ؛ نمونہ ہونا - (۶) قائم مقام ہونا ؛ وکیل ہونا ؛ نمائندہ ہونا (خصوصاً پارلیمنٹ میں) -

**Representation**, *n.* : (۱) نقشہ ؛ خاکہ (جیسے *a life-like r. of a pig*) - (۲) بیان ؛ ادعا (جیسے *you have heard rr. of my enemies*) - (۳) وکالت ؛ نمایندگی -

*make rr.* : کسی بات کے لئے بتاکید اظہار کرنا کہ ایسا ہونا چاہیئے -

**Representative**, *a. & n.* : (۱) علامت ؛ مثال - (۲) مصورہ (قوت) - (۳) مثالی ؛ کسی نوع یا جنس کے نمونے یا مثال کا کام دینے والا - (۴) (تاریخ موالید) مقامی نمونہ (جنس کا) - (۵) نمائندہ ؛ نمائندگی کرنے والی جماعت - (۶) نیابتی (حکومت وغیرہ) - (۷) نمونہ ؛ مثال ؛ مجسمہ ؛ شبیہ - (۸) نمائندہ ؛ وکیل ؛ نائب ؛ ایجنٹ ؛ قائم مقام ؛ وارث - (۹) (کسی پارلیمنٹ کا) رکن ؛ وکیل -

**Repress**, *v. t.* : روکنا ؛ فرو کرنا ؛ دبانا ؛ دبا دینا ؛ ابھرنے نہ دینا ؛ انسداد کر دینا -

**repression**, *n.* : (۱) انسداد ؛ دبانا ؛ جبر و تشدد - (۲) (نفسیات) جذبات کو دبانا ؛ جبر -

**repressive**, *a.* : انسدادی ؛ جبری -

**Reprieve**, *v. t. & n.* : (۱) (مجرم کے) قتل کو ملتوی کرنا یا موقوف کرنا ؛ (مجازاً) مہلت دینا ؛ وقت دینا - (۲) قتل کا التوا یا موقوفی - (۳) مہلت ؛ وقفہ - (۴) سزائے قتل کو سزائے قید میں بدلے جانے کا حکم نامہ -

**Reprimand**, *n. & v. t.* : (۱) (سرکاری طور پر) تنبیہ کرنا ؛ سرزنش کرنا - (۲) تنبیہ ؛ سرزنش -

**Reprint**, *v. t. & n.* : (۱) دوبارہ چھاپنا ؛ کسی کتاب وغیرہ کا دوسرا ایڈیشن چھاپنا - (۲) دوبارہ چھپا ہوا مضمون یا کتاب کا نسخہ ؛ طبع ثانی -

**Reprisal**, *n.* : (۱) (تاریخ) انتقام کے طور پر غیرملکیوں کا مال و متاع ضبط کرلینا ؛ انتقامی ضبطی - (۲) انتقام ؛ انتقامی حملہ ؛ انتقامی کارروائی -

*letters of r.* : انتقامی ضبطی کا سرکاری پروانہ -

**Reprise**, *n.* : (۱) (قانون) لگان ؛ سالیانہ ؛ سالانہ لگان یا محصول ؛ سالانہ مطالبہ -

*beyond, besides, above, rr.* : بعد ادائیگی مطالبات سالانہ -

**Reproach**, *v. t. & n.* : (۱) طعنہ دینا ؛ سرزنش کرنا ؛ ملامت کرنا ؛ زجرو توبیخ کرنا - (۲) (نگاہ سے) ملامت ٹپکنا - (۳) موجب شرم ؛ باعث ننگ (جیسے *is a r. to civilization*) - (۴) رسوائی ؛ ذلت - (۵) سرزنش ؛ زجر ؛ توبیخ ؛ ملامت - (۶) (جمع) کلیسا کی ایک رسم جس میں مسیح کے اپنی امت کو ملامت کرنے کی نقل ہوتی ہے ؛ ملامت مسیح -

**reproachful**, *a.* : ملامت کن ؛ ملامت آمیز -

**reproachfully**, *adv.* : ملامت کے انداز سے ؛ ملامت آمیز طور پر -

**reproachfulness**, *n.* : ملامت آمیز ہونا -

**reproachingly**, *adv.* : طعن کے طور پر ؛ ملامت کے طور پر -

**reproachless**, *a.* : بے عیب ؛ بے داغ -

**Reprobate** *v. t.* : (۱) تعریض کرنا ؛ برا بھلا کہنا ؛ مورد الزام قرار دینا ؛ مردود قرار دینا - (۲) (خدا کا) کسی کو اپنی رحمت سے دور کرنا یا رکھنا ؛ نجات سے محروم رکھنا ؛ مردود کرنا -

**Reprobate**, *a. & n.* : ملعون ؛ مردود ؛ شقی القلب ؛ بدمعاش ؛ اوباش ؛ فاجر ؛ بدکار -

**Reproduce**, *v. t.* : (۱) دوبارہ پیدا کرنا - (۲) نقل کرنا ؛ چربا اتارنا ؛ شبیہ اتارنا - (۳) نسل پیدا کرنا ؛ اولاد پیدا کرنا -

**Reproof**, *n.* : (۱) الزام ؛ ملامت ؛ طعن ؛ طعنہ ؛ اُلاہنا ؛ طعنہ زنی - (۲) ذلت ؛ لعنت ملامت ؛ لفظوں میں سرزنش -

**Reprove**, *v. t.* : ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ زجر و توبیخ کرنا ؛ تنبیہ کرنا -

**reprovingly**, *adv.* : سرزنش کرتے ہوئے ؛ تنبیہاً -

**Reprovision**, *v. t.* : دوبارہ ذخیرہ فراہم کرنا ، اسباب مہیا کرنا -

**Reps** : دیکھو Rep -

**Reptant**, *a.* : (تاریخ موالید) رینگنے والا ؛ زمین گیر ؛ نیچے نیچے پھیلنے والا -

**Reptile**, *n.* & *a.*: (۱) رینگنے والا جانور - (۲) حشرہ - (۳) ذلیل ؛ خوشامدی آدمی ؛ زمین کا کیڑا -

*r. press*: خوشامدی نیم سرکاری اخبار -

**reptilian**, *a.* & *n.*: حشراتی -

**reptiliferous**, *a.*: حشرات خیز ؛ پر حشرات -

**reptiliform**, *a.*: حشرات نما -

**Republic**, *n.*: جمہوری سلطنت ؛ جمہوریہ -

**Republican**, *a.* & *n.*: جمہوری ؛ جمہوریت پسند -

**republicanism**, *n.*: جمہوریت -

**republicanize**, *v. t.*: جمہوری بنانا؛ جمہوری رنگ پیدا کرنا -

**Republish**, *v. t.*: پھر شایع کرنا ؛ (کسی کتاب کا) دوسرا ایڈیشن شایع کرنا؛ (وصیت نامہ یا ڈگری کے طور پر) اعلان کرنا' منادی کرنا-

**Repudiate**, *v. t.* & *i.*: (۱) طلاق دینا (بیوی کو خصوصاً پرانی قوموں اور غیر عیسائیوں کے لئے آتا ھے) - (۲) تسلیم نہ کرنا ؛ نہ ماننا ؛ رد کردینا ؛ قبول نہ کرنا ؛ نا منظور کرنا ؛ تردید کرنا ؛ انکار کرنا ؛ قطع تعلق کرنا ؛ غرض نہ رکھنا -

**repudiation**, *n.*: انکار ؛ تردید -

**repudiator**, *n.*: منکر ؛ انکار کرنے والا ؛ رد کرنے والا ؛ تردید کرنے والا -

**Repugn**, *v. i.* & *t.*: (۱) (شاذ) مقابل ھونا ؛ مزاحم ھونا - (۲) مقابلہ کرنا ؛ مزاحمت کرنا - (۳) مخالف ھونا ؛ منافی ھونا - (۳) نا گوار ھونا ؛ مکروہ معلوم ھونا -

**Repugnance**, *n.*: (۱) نا موافقت؛ عدم مطابقت ؛ مغائرت؛ تبائن ؛ تضاد ؛ اختلاف ؛ مخالفت - (۲) نفرت ؛ گھن ؛ کراھت ؛ تنفر -

**Repugnant**, *a.*: (۱) مخالف ؛ متبائن ؛ منافی ؛ متضاد ؛ انمل؛ بے جوڑ ؛ بے ربط (کسی دوسری چیز سے) - (۲) (شعر) سخت ؛ کٹھن ؛ سرکش؛ متمرد - (۳) نا مرغوب ؛ خلاف طبیعت؛ خلاف مزاج ؛ نا گوار -

**Repullulate**, *v. i.*: (۱) نئے سرے سے اگنا ؛ پھر سے پھوٹنا (کونپل وغیرہ کا)- (۲) (بیماری کا) نئے سرے سے شروع ھو جانا ؛ عود کرنا -

**Repulse**, *v. t.* & *n.*: (۱) شکست دینا ؛ پیچھے ھٹا دینا ؛ پسپا کر دینا ؛ دفع کردینا (حملے کو) - (۲) (مجازاً) بحث میں ھرا دینا - (۳) رد کر دینا (دوستانہ پیش قدمی یا درخواست کو) - (۴) جھڑک دینا - (۵) جھڑکنا ؛ جھڑ کا جانا ؛ جھڑکی -

**Repulsion**, *n.*: (۱) (شاذ) پسپائی - (۲) (طبیعیات) دفع - (۳) نفرت ؛ تنفر ؛ کراھت -

*capillary r.*: دفع شعری -

**Repulsive**, *a.*: (۱) (شعر) مانع ؛ مزاحم ؛ رکاوٹ پیدا کرنے والا - (۲) (طبیعیات) دافع؛ قوت دفع رکھنے والا- (۳) (قدیم) سرد مہری کا؛ بے رخی کا (برتاؤ) - (۴) گھناؤنا ؛ مکروہ ؛ نفرت انگیز -

**repulsively**, *adv.*: مکروہ طریقے سے ؛ گھناؤنے پن سے -

**repulsiveness**, *n.*: نفرت انگیزی ؛ گھناؤنا پن -

**Repurchase**, *v. t.* & *n.*: (۱) دوبارہ واپس خریدنا ؛ پھر خرید کر حاصل کرنا - (۲) باز خریدی - (۳) دوبارہ خریدی ھوئی چیز -

**Reputable**, *a.*: نیک نام ؛ معزز ؛ ذی عزت -

**reputably**, *adv.*: نیک نامی سے -

**Reputation**, *n.*: (۱) شہرت ؛ نیک نامی یا بدنامی - (۲) نیک نامی؛ ساکھ؛ عزت -(۳) کوئی بات مشھور ھونا (کسی کے متعلق)-

**Repute**, *v. t.* & *n.*: (۱) (شاذ) سمجھنا ؛ شمار کرنا - (۲) (مجہول) سمجھا جانا ؛ مشھور ھونا - (۳) اچھا یا برا مشھور ھونا؛ نیک نام یا بد نام ھونا - (۴) شہرت ؛ نیک نامی یا بدنامی-

**Request**, *n.* & *v. t.*: (۱) درخواست ؛ التماس ؛ التجا - (۲) وہ چیز جس کے لئے درخواست کی گئی ھو - (۳) درخواست ' التماس ' التجا' استدعا کرنا -

*he is in great r.*: اس کی ھر جگہ مانگ ھے -

**Requicken**, *v. t.* & *i.*: پھر زندہ کرنا یا ھونا ' جان ڈالنا یا جان پڑنا ' تروتازہ کرنا یا ھونا -

**Requiem**, *n.*: (۱) فاتحہ ؛ مردے کی روح کو ثواب پہنچانے کی دعا - (۲) مرثیہ؛ نوحہ -

*Requiescat*, *n.*: طلب مغفرت ؛ دعائے مغفرت ؛ اللہ بخشے -

*r. in pace*: مرحوم ؛ مغفور (مخفف R. I. P.) -

**Require**, *v. t.* & *i.*: (۱) (کسی شخص کو) حکم دینا (کسی کام کا) - (۲) (کسی شخص سے) مطالبہ کرنا ؛ طالب ھونا - (۳) تاکید ھونا یا کرنا -(۴) اقتضا ھونا (جیسے *what the act requires*)؛ تقاضا ھونا؛ ضرورت ھونا؛ حاجت ھونا-(۵) (شاذ) حسب ضرورت ھونا-

**requirement**, *n.*: ضروری شرط ؛ ضروری چیز ؛ ضرورت ؛ حاجت ؛ مقتضا -

**Requisite**, *a.* & *n.*: (۱) ضروری ؛ نا گزیر ؛ مطلوب - (۲) ضروری شرط ؛ ضروری چیز ؛ لازمہ؛ مقتضا -

**requisiteness**, *n.*: ضروری ھونا ؛ نا گزیر ھونا -

**Requisition**, *n.* & *v. t.*: (۱) مطالبہ؛ کسی کام کے کرنیکا حکم (زبانی یا تحریری) - (۲) فوجی رسد یا بیگار مہیا کرنے کا حکم - (۳) استعمال (*under r.*) - (۴) فوج کے لئے بیگار میں لینا - (۵) کام میں لانا ؛ کام لینا -

*in r.*: مانگ ھونا -

**Requite**, *v. t.*: بدلہ ' عوض ' جزا ' صلہ دینا -

**requital**, *n.*: عوض ؛ بدلہ ؛ جزا ؛ صلہ -

**Re-read**, *v. t.*: پھر یا دوبارہ پڑھنا -

**Reredos**, *n.*: (گرجا میں) قربانگاہ کے پیچھے وہ منقش پردہ جو دیوار پر پڑا رھتا ھے -

*Res*, *n.*: (۱) چیز ؛ شئے - (۲) ملک ' جائداد -

*r. angusta domi*: مفلسی ؛ نا داری -

**Resaddle**, *v. t.* & *abs.*: دوبارہ زین کسنا ' لگانا وغیرہ -

**Resale**, *n.*: دوبارہ فروخت (خصوصاً خریدی ھوی چیز بیچنا) -

**Rescind**, *v. t.*: منسوخ کرنا ؛ کالعدم کرنا ؛ فسخ کرنا -

**rescission**, *n.*: منسوخی -

**Rescript**, *n.*: (۱) ھدایت شاھی ؛ وہ تحریری ھدایت جو شاھنشاہ روم کسی حاکم عدالت کی درخواست پر قانونی امور میں دیتا تھا - (۲) پوپ کا فتوی یا فرمان - (۳) فرمان ؛ منشور - (۴) دوبارہ لکھی ھوئی چیز - (۵) دو بارہ لکھنا -

**Rescue**, *v. t.* & *n.*: (۱) چھڑانا ' خلاصی دلانا ؛ آزاد کرانا ؛ رھا کرنا ؛ نجات دینا ؛ بچانا - (۲) (قانون) ناجائز طور پر (کسی شخص کو) رھا کر دینا - (۳) (قانون) املاک زبردستی چھین لینا - (۴) خلاصی ؛ رھائی ؛ نجات - (۵) نا جائز رھائی - (۶) استحصال بالجبر -

**rescuer**, *n.*: نجات دھندہ -

**Research,** *n. & v. i.* : ( ۱ ) تحقیق ؛ تفتیش - ( ۲ ) ( عموماً جمع ) علمی تحقیق - ( ۳ ) علمی تحقیق کرنا -

**researcher,** *n.* : تحقیق کرنے والا -

**Reseat,** *v.t.* : ( خصوصاً کلسیا ' تھیٹر وغیرہ میں ) نئی نشستیں لگانا ' مہیا کرنا -

**Resect,** *v. t.* : - ( ۱ ) کاٹ کر ہموار کرنا ' تراشنا ( ہڈی وغیرہ ) -

**resection,** *n.* : تراش -

**Reseda,** *n.* : ( ۱ ) دھانی رنگ - ( ۲ ) پودوں کی اقسام -

**Reseek,** *v.t.* : دوبارہ تلاش کرنا وغیرہ -

**Reseize,** *v.t.* : پھر قبضہ میں لینا ؛ پھر مال کو روک رکھنا ' قبضہ میں لینا ( مالک دستاویز وغیرہ کو بر بنائے وارنٹ یا حق قانونی )-

**Resell,** *v.t.* : ( خصوصاً ) خریدنے کے بعد بیچنا -

**Resemble,** *v. t.* : مانند ہونا ؛ مشابہ ہونا ؛ مماثل ہونا ؛ ہمشکل ہونا ؛ مشابہت رکھنا ؛ صورت ملنا ؛ ملتا جلتا ہونا - ( ۲ ) ( قدیم ) تشبیہ دینا -

**resemblance,** *n.* : مماثلت ؛ مشابہت -

**resemblant,** *a.* : ( قدیم ) مانند ؛ مشابہ ؛ ملتا جلتا -

**Resent,** *v. t.* : - برا ماننا ؛ ناراض ہونا ؛ خفا ہونا ؛ آزردہ ہونا -

**resentful,** *a.* : آزردہ ؛ کشیدہ خاطر ؛ خفا ؛ خفگی کا -

**resentfully,** *adv.* : خفگی سے ؛ آزردگی سے -

**resentment,** *n.* : خفگی ' ناراضگی ؛ آزردگی -

**Reservation,** *n.* : ( ۱ ) محفوظ کرنا ؛ محفوظ کیا جانا - ( ۲ ) حق مخصوص ( پوپ کا پادری کی نامزدگی کے لئے ) - ( ۳ ) حق عفو ( جو خانقاہ کے سردار کو حاصل ہوتا ھے ) - ( ۴ ) عشائے ربانی میں سے کوئی شے خصوصاً روٹی بچا رکھنا - ( ۵ ) ( قانون ) جائداد منتقلہ میں حق محفوظ ؛ دستاویز میں وہ فقرہ جس کی رو سے حق محفوظ ہو - ( ۶ ) ( امریکہ میں ) وہ حصہ جو دیسیوں کے لئے محفوظ ھے - ( ۷ ) شرط ؛ فقرۂ استثناء - شرط یا استثناء جو ظاہر نہ کیا جاے -

*mental r.* :

**Reserve,** *v. t.* : ( ۱ ) الگ رکھنا ؛ محفوظ رکھنا ؛ بچا رکھنا ؛ اٹھا رکھنا ( آئندہ کے لئے ) - ( ۲ ) ( حقوق وغیرہ ) محفوظ کرنا ؛ محفوظ رکھنا ( اپنے یا دوسرے کے لئے ) - ( ۳ ) مخصوص ہونا ؛ حصہ ہونا ؛ حصے میں آنا - ( ۴ ) مقدر ہونا ؛ تقدیر میں ہونا -

*r. oneself for* : اپنی قوت کو بچا رکھنا ( کسی معینہ کام کے لئے ) -

*reserved* : خاموش ؛ کم گو ؛ کم آمیز ؛ دیر آشنا -

*reserved list* : ریزرولسٹ ؛ فہرست محفوظہ ؛ ان بحری افسران کی جن کا نام ملازمان سرکار میں رہتا ھے اور ضرورت کے وقت خدمت پر حاضر ہونا پڑتا ھے -

*reserved seats* : تھیٹر وغیرہ میں محفوظ نشستیں -

**Reserve,** *n.* : - ( ۱ ) شے محفوظ ؛ سرمایۂ محفوظ ؛ قوت محفوظ - ( ۲ ) فوج محفوظ ؛ رزرو فوج - ( ۳ ) زائد کھلاڑی ( جو ضرورت کے وقت کسی دوسرے کی جگہ کھیلتا ھے ) - ( ۴ ) فاضل ؛ زاید ( وقت ضرورت کے لئے ) - ( ۵ ) وہ جگہ جو کسی خاص غرض کے لئے محفوظ ہو ؛ مقام محفوظ - ( ۶ ) ( نمائش میں ) مشروط امتیاز ( جس سے یہ مراد ہوتی ھے کہ اگر کوئی اور چیز مقابلے سے خارج کر دی گئی تو اس چیز پر انعام ملے گا ) - ( ۷ ) شرط ؛ قید ؛ حد - ( ۸ ) ( اسلوب بیان میں ) ضبط ؛ اعتدال - ( ۹ ) کم سخنی ؛ احتیاط ؛ دیر آشنائی ؛ رکھائی - ( ۱۰ ) اخفا ؛ سچی بات کو جان بوجھ کر چھپانا -

*auction without r.* : غیر مشروط نیلام ( جس میں کسی مقررہ قیمت پر پہنچنے کی شرط نہ ہو ) -

*r. price* : ( نیلام میں ) معینہ قیمت ( جس سے کم پر چیز فروخت نہیں ہوسکتی ) -

*with all r., with all proper rr.* : بغیر تصدیق ؛ بغیر صحت کی ذمہ داری کے

*without r.* : تمام و کمال ؛ بغیر کسی شرط کے -

**Reservoir,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) تالاب ؛ ذخیرۂ آب ؛ خزانۂ آب - ( ۲ ) خزانہ ( کسی سیال شے کا ' مشین وغیرہ میں ) - ( ۳ ) ذخیرہ ؛ مخزن ( کسی شے کا خصوصاً معلومات ' واقعات کا ) - ( ۴ ) ذخیرے کے طور پر رکھنا ؛ ذخیرے یا مخزن میں رکھنا - رکھنا

**Reset,** *v. t. & i.* : ( مال مسروقہ کا ) ؛ بیچنا ( چوری کے مال کا ) -

**resetter,** *n.* : چوری کا مال بیچنے والا -

**Reset,** *v.t.* : - ( خصوصاً ) جواہر کو پھر سے جڑنا ؛ پھر سے جمانا ؛ تیز کرنا -

**Resettle,** *v. t.* : ( ۱ ) ( تنازعات ' امور وغیرہ کا ) پھر بندوبست کرنا ' منظم کرنا - ( ۲ ) ( کسی ملک کو ) دوبارہ لوگوں سے بسانا -

**Reshape,** *v.t. & i.* : دوبارہ گھڑنا ؛ تشکیل نو کرنا ؛ نئی شکل دینا ؛ نئے راستہ پر لگانا ؛ نئی یا مختلف شکل اختیار کرنا ؛ نئے راستہ پر لگ جانا ؛ ترقی کی نئی راہ پر چلنا -

**Reship,** *v. t. & i.* : پھر جہاز میں رکھنا ' لادنا یا جانا ؛ مال کو ایک جہاز سے دوسرے میں منتقل کرنا -

**Reshuffle,** *v. t.* : ( خصوصاً ) کارڈوں کو بے ترتیب کردینا یا ان کی ترتیب بدل دینا ؛ ( مجازاً واقعات وغیرہ کے ) رجحانات کو بدل دینا -

**Reside,** *v. i.* : ( ۱ ) رہنا سہنا ؛ بود و باش رکھنا ؛ بسنا ؛ سکونت کرنا ؛ رہنا - ( ۲ ) حاصل ہونا - ( ۳ ) موجود ہونا - ( ۴ ) ساری ہونا ؛ ساز ہونا ؛ بس جانا -

**Residence,** *n.* : ( ۱ ) محل ؛ مقام ؛ جاے بود و باش ؛ مسکن ؛ منزل ؛ ڈیرا ؛ ٹھکانا ؛ گھر ؛ استھان - ( ۲ ) اقامت ؛ سکونت ؛ قیام ؛ بود و باش ؛ بسیرا لینا ؛ ثواس -

**Residency,** *n.* : ریذیڈنسی ؛ ریذیڈنٹ کے رہنے کی عمارت -

**Resident,** *a. & n.* : ( ۱ ) سکونت پذیر ؛ سکونت گزیں - ( ۲ ) ہ موسمی ( پرندے وغیرہ ) ؛ مقیم ؛ جو موسم کے لحاظ سے تبدیل مقام نہ کرتے ہوں - ( ۳ ) پابند اقامت ؛ پابند سکونت ؛ مقیم ( جیسے *r. surgeon, tutor* ) - ( ۴ ) مختص ( بہ مقام ) ؛ مخصوص ( جیسے *a right r. in the nation; powers of* ) - ( ۵ ) باشندہ ؛ رہنے والا ؛ ساکن - ( ۶ ) ریذیڈنٹ ؛ وائسرائے کا ایجنٹ جو ریاستوں میں رہتا ھے - (*sensation r. in the nerves*

**residentship,** *n.* : عہدۂ ریذیڈنٹ -

**Residential,** *a.* : ( ۱ ) سکونتی ؛ قابل بود و باش ؛ اقامتی - ( ۲ ) سکونت کے متعلق

**Residentiary,** *n. & a.* : ( ۱ ) مقیم پادری ؛ سکونت گزیں پادری ؛ پابند اقامت پادری - ( ۲ ) سکونت گزیں ؛ پابند اقامت - ( ۳ ) سکونت یا اقامت کے متعلق ؛ سکونتی -

**Residual,** *a. & n.* : ( ۱ ) ( ریاضی ) حاصل تفریق ؛

تفریق کرنے کے بعد بچا ہوا - ( ۲ ) بقیہ ؛ مابقی - ( ۳ ) حساب کتاب کے بل کے متعلق - ( ۴ ) غیر محسوب ( رقم ) -

**Residuary**, *a.* : ( ۱ ) بقیہ جائداد کے متعلق - ( ۲ ) باقیات کے متعلق ؛ مابقی ؛ بقیہ -

**Residue**, *n.* : ( ۱ ) بچا کھچا ؛ ما بقی ؛ بقیہ - ( ۲ ) جائداد کا وہ حصہ جو قرض ' گذارہ وغیرہ ادا کرنے بعد باقی رهے؛ بقیہ جائداد - ( ۳ ) فضلہ ؛ تلچھٹ ؛ گاد -

**Residuum**, *n.* (pl. *-dua*) : ( ۱ ) مابقی ؛ باقیات ؛ بقیہ مادہ ؛ پس ماندہ ؛ فضلہ ؛ تلچھٹ ؛ گاد - ( ۲ ) ( حساب کتاب میں ) وہ رقم جس کا پتہ نہ چلتا ہو ؛ بل ؛ فرق ؛ غیر محسوب رقم - ( ۳ ) ادنیٰ طبقہ ؛ رزیلوں کا طبقہ -

**Resign**, *v. t. & i.*: ( ۱ ) ترک کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ دست کش ہونا ؛ دست بردار ہونا - ( ۲ ) سپرد کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ سونپنا ؛ حوالہ کرنا - ( ۳ ) صبر کرنا ؛ راضی برضا ہونا ؛ تسلیم و رضا اختیار کرنا ؛ سر تسلیم خم کرنا - ( ۴ ) ملازمت سے استعفا دینا ؛ مستعفی ہونا ؛ سبکدوش ہونا -

**resigned**, *a.*: قناعت پسندانہ ؛ صابرانہ ؛ صابر ؛ قانع ؛ راضی برضا -

**resignedly**, *adv.*: قناعت پسندی سے ؛ تسلیم و رضا سے ؛ صبر سے -

**Re-sign**, *v. t. & i.*: ( دستاویز وغیرہ پر ) دوبارہ دستخط کرنا -

**Resignation**, *n.* : ( ۱ ) ترک ' دست برداری وغیرہ - ( ۲ ) استعفا - ( ۳ ) صبر ؛ قناعت ؛ توکل ؛ تسلیم و رضا -

**Resile**, *v. i.* : ( ۱ ) ( لچک کر ) ابھرنا ؛ ( کھنچ کر ) سکڑنا - ( ۲ ) لچک رکھنا ؛ ابھرنے کی قوت رکھنا ؛ چونچال ہونا -

**resilience**, **resiliency**, *nn.* : لچک ؛ ابھرنے کی قوت ؛ چونچال پن -

**resilient**, *a.* : لچک دار ؛ لچک کر ابھرنے والا ؛ چونچال -

**Resin**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) رال ؛ چیڑ وغیرہ کا گوند - ( ۲ ) مصنوعی رال جو کیمیاوی طریقے سے بناتے ہیں - ( ۳ ) رال ملنا یا لگانا -

**resinaceous**, *a.* : رال نما -

**resinate**, *n.* : رال دار چیز -

**resiniferous**, *a.* : رال دار -

**resinification**, *n.*: رال ملانا یا ملایا جانا ؛ رال بنانا یا بنایا جانا -

**resiniform**, *a.* : رال نما -

**resinify**, *v. t. & i.* : رال ملانا ؛ رال بنانا -

**resino-**: جزو ترکیبی -

**resinoid**, *a. & n.* : رال نما (شے) -

**resinous**, *a.* : رال صفت ؛ رال کا ؛ رال سے حاصل کیا ہوا -

**Resipiscence**, *n.* : خطا کا احساس ؛ غلطی کا احساس ؛ آنکھیں کھلنا ؛ راہ راست پر آنا -

**resipiscent**, *a.*: جسے غلطی کا احساس ہو ؛ جو راہ راست پر آگیا ہو -

**Resist**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) مقابلہ کرنا ؛ مدافعت کرنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ روکنا ؛ روک دینا ؛ دور رکھنا ؛ متاثر نہ ہونا - ( ۲ ) باز رهنا - ( ۳ ) مزاحم ہونا ؛ مقابلے میں آنا ؛ مانع ہونا - ( ۴ ) مسالہ جو کسی چیز کی سطح پر [ خصوصاً چھپیری چھینٹ (calico) کے ان حصوں پر لگا یا جاتا ہے جو رنگ سے محفوظ رکھے جاتے ہیں ] محفوظ رکھنے کے لئے لگا دیا جائے ؛ روک مسالہ -

**resistant**, **resistent**, *aa.* : مانع ؛ مزاحم ؛ مزاحمانہ -

**resister**, *n.* : *passive r.* مقاومت ' مزاحمت کرنے والا ( خصوصاً یعنی تعلیمی محصول کی ادائی میں مزاحمت کرنے والا ) -

**resistive**, *a.*: مزاحمت کا ؛ مزاحمانہ -

**resistible**, *a.* : قابل مزاحمت ؛ قابل مدافعت ؛ جو روکا جاسکے ؛ جس کا مقابلہ کیا جاسکے -

**Resistance**, *n.* : ( ۱ ) مقاومت ؛ مزاحمت ؛ مزاحمت کی قوت - ( ۲ ) رکاوٹ ؛ مزاحمت - ( ۳ ) ( برق ' حرارت وغیرہ ) غیر برق گذاری ؛ غیر حر گذاری - ( ۴ ) وہ پردہ جو برقی رو کی مزاحمت کرتا ہے -

*line of least r.* : سب سے سہل رستہ ؛ سب سے سہل نسخہ -

*passive r.* : مقاومت بے مزاحمت -

**Resistibility**, *n.* : ( ۱ ) مدافعت پذیری ؛ مزاحمت پذیری ؛ قابل مزاحمت ہونا - ( ۲ ) قوت مزاحمت ؛ تاب مقاومت -

**Resole**, *v. t.*: ( جوتے کو ) نیا تلا لگانا -

**Resoluble**, *a.*: تجزیہ پذیر ؛ تحلیل پذیر ؛ تحویل پذیر ؛ کھلنے کے قابل -

**Resolute**, *a.* : مستقل ؛ مستقیم ؛ مستقل ؛ استوار ؛ ثابت قدم ؛ مستقل مزاج ؛ قوی الارادہ ؛ دلیر ؛ جیوٹ ؛ با ہمت ؛ الوالعزم ؛ دلیرانہ ؛ پکا ؛ مضبوط ؛ مصمم -

**resolutely**, *adv.* : استقلال سے -

**Resolution**, *n.* : ( ۱ ) تحلیل ؛ تجزیہ - ( ۲ ) تحویل - ( ۳ ) ( طب ) ورم کا تحلیل ہونا - ( ۴ ) ( عروض ) ایک لمبے بول کی جگہہ دو چھوٹے بول رکھنا - ( ۵ ) بے آهنگ نغمہ چھیڑ کر اسے ہم آهنگ بنانا - ( ۶ ) ( مکانک ) ایک قوت کے عوض اس کے مساوی دو یا زیادہ قوتیں رکھنا ؛ تحویلِ قوت - ( ۷ ) حل ( مسئلے وغیرہ کا ) ؛ رفع ہونا ؛ دور ہونا ( شبہات کا ) - ( ۸ ) تجویز ؛ رزولیوشن ؛ قرار داد - ( ۹ ) قصد ؛ ارادہ ؛ عزم - ( ۱۰ ) قوت ارادہ ؛ ثبات قدم ؛ مستقل مزاجی ؛ جیوٹ ؛ دلیری ؛ ہمت ؛ استواری -

**Resolutive**. *a. & n.* : ( ۱ ) محلل ؛ تحلیل یا حل کرنے والا - ( ۲ ) محلل دوا وغیرہ -

*r. condition* : شرط فسخ معاهدہ ؛ وہ شرط جس کے پورے ہونے پر معاهدہ فسخ ہوجائے -

**Resolve**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) تحلیل کرنا ؛ حل کرنا - ( ۲ ) تحلیل کرنا ؛ تجزیہ کرنا - ( ۳ ) تحویل کرنا ؛ منتقل کرنا - ( ۴ ) ( موسیقی ) بے آهنگ نغمے کو هم آهنگ بنانا ؛ هم آهنگ نغمہ بننا - ( ۵ ) ( مسئلے کو ) حل کرنا ؛ طے کرنا ؛ صاف ردینا ؛ ( شبہات کو ) رفع کردینا - ( ۶ ) قصد کرنا ؛ عزم کرنا - ( ۷ ) قرار داد منظور کرنا ؛ رزولیوشن پاس کرنا - ( ۸ ) آمادہ کرنا - ( ۹ ) قصد ؛ ارادہ ؛ عزم - ( ۱۰ ) ( شعر ) استقلال ؛ ثابت قدمی ؛ ارادے کی پختگی -

*r. me this* : ( قدیم ) اس سوال کا جواب دو -

**resolvable**, *a.* : قابل تحلیل ؛ قابل حل ؛ قابل تحویل -

**resolvedly**, *adv.* : مصمم طور پر ؛ مستقل مزاجی سے -

**Resolvent**, *a. & n.* : محلل ؛ تحلیل کنندہ -

**Resonant**, *a.* : ( ۱ ) ( آواز ) گمک دار ؛ گونجنے والی ؛ جس میں جھنکار ہو - ( ۲ ) ( جگہہ ) جس میں آواز گونج رهی ہو یا گونجتی ہو ؛ گونجنے والی ؛ صدا پیدا کرنے والی -

**resonance**, *n.* : گونج ؛ گمک -

**resonantly**, *adv.* : گونجتے ہوئے -

**Resonator**, *n.* : ( ۱ ) علیحدہ سُر معلوم کرنے کا آلہ - ( ۲ ) مضراب -

**Resorb** *v. t.* : دوبارہ جذب کرنا -

**resorbence**, *n.* : انجذاب ثانی یا مکرر - دوبارہ جذب کرنا ؛

**resorbent**, *a.* : جاذب ؛ مکرر جذب کرنے والا -

**Resorcin**, *n.* : پوٹاش اور رال کا مرکب -

**Resorption**, *n.* : جذب کرنا یا کیا جانا ؛ انجذاب -

**Resort**, *v. i.* : (۱) رجوع کرنا ؛ مدد لینا ؛ کام لینا - (۲) کسی جگہ گروہ در گروہ جانا ؛ جوق جوق جمع ہونا ؛ آمد و رفت رکھنا ؛ آنا جانا -

**Resort**, *n.* : (۱) جتن ؛ تدبیر ؛ علاج ؛ چارۂ کار - (۲) رجوع ؛ استعمال ؛ کام لینا - (۳) آمد و رفت - (۴) مرجع ؛ آمد و رفت کی جگھہ ؛ جمع ہونے کی جگھہ ؛ تفریح گاہ ؛ صحت گاہ وغیرہ -

**Re-sort**, *v. t.* : پھر سے چھانٹنا -

**Resound**, *v. i. & t.* : (۱) آواز یا جگہ کا گونجنا ، صدا پیدا کرنا - (۲) (شہرت وغیرہ کا) پھیلنا ؛ چرچا ہونا ؛ دھوم مچا دینا - (۳) شور برپا ہونا (تعریف وغیرہ کا) -

**resoundingly**, *adv.* : گونجتے ہوئے وغیرہ -

**Resource**, *n.* : (۱) (عموماً جمع) سرمایہ ؛ خزانہ ؛ رسائل ؛ ذرائع - (۲) (جمع) ملک کے ذرائع آمدنی ؛ وسائل حفاظت وغیرہ - (۳) (شاذ) سہارا - (۴) تدبیر ؛ چارہ ؛ علاج - (۵) فرصت کا مشغلہ ؛ وقت کاٹنے کا شغل - (۶) سوجھہ بوجھہ ؛ حاضر دماغی ؛ طبع رسا ؛ خوش تدبیری -

**resourceful**, *a.* : حاضر دماغ ؛ سوجھہ بوجھہ کا ؛ خوش تدبیر -

**resourcefully**, *adv.* : سوجھہ بوجھہ سے ؛ خوش تدبیری سے -

**resourcefulness**, *n.* : حاضر دماغی ؛ سوجھہ بوجھہ ؛ ذهن کی رسائی ؛ خوش تدبیری

**resourceless**, *a.* : بے وسیلہ ؛ بے چارہ ؛ بے نوا ؛ بے تدبیر

**resourcelessness**, *n.* : بے وسیلگی ؛ بے چارگی ؛ بے تدبیری ؛ بے نوائی -

**Respect**, *n.* : (۱) علاقہ ؛ نسبت ؛ لگاؤ ؛ ربط ؛ تعلق - (۲) لحاظ ؛ پاس ؛ رعایت - (۳) پہلو ؛ لحاظ ؛ اعتبار - (۴) عزت ؛ وقعت ؛ احترام - (۵) (جمع) آداب ؛ تسلیمات ؛ سلام ؛ ماوجب -

*r. of persons* : زبردست کی رعایت ؛ رو رعایت -

**Respect**, *v. t.* : (۱) پاس کرنا ؛ لحاظ کرنا - (۲) (شاذ) علاقہ ہونا ؛ نسبت ہونا - (۳) عزت کرنا ؛ احترام کرنا - (۴) احترام مد نظر رکھنا ؛ رعایت ملحوظ رکھنا ؛ دست اندازی نہ کرنا ؛ دخل نہ دینا ؛ ہتک نہ کرنا -

*r. innocence* or *the innocent* : عصمت کا احترام کرنا یعنی عصمت یا با عصمت کو خراب نہ کرنا ، نہ بگاڑنا -

*r. persons* : رو رعایت سے کام لینا -

**Respectability**, *n.* : (۱) بھلا مانس ہونا ؛ شرافت - (۲) شریف بھلا آدمی - (۳) شرفا ؛ بھلے آدمی -

**Respectable**, *a. & n.* : (۱) آبرو دار ؛ قابل عزت ؛ اچھا - (۲) معقول ؛ اچھی خاصی (رقم) - (۳) اچھا خاصا ؛ اوسط درجے کا ؛ حیثیت دار ؛ شریف ؛ بھلا آدمی ؛ بھلا مانس ؛ سفید پوش - (۵) شریفانہ - (۶) (عموماً جمع میں) شریف آدمی ؛ بھلا آدمی -

**respectably**, *adv.* : شریفانہ لباس میں ؛ عزت آبرو کے ساتھہ -

**Respectful**, *a.* : با ادب ؛ مودب -

**respectfully**, *adv.* : مودبانہ ؛ ادب سے -

**respectfulness**, *n.* : با ادب ہونا ؛ مودب ہونا

**Respective**, *a.* : (۱) اپنی اپنی ؛ انفرادی - (۲) جدا گانہ ؛ اضافی -

**respectively**, *adv.* : علی الترتیب ؛ حسب ترتیب ؛ فرداً فرداً ؛ نسبتاً -

**Respell**, *v. t.* : (خصوصاً) صوتیات کے لحاظ سے دوبارہ ھجے کرنا ؛ پھر سے یا مختلف طریقے پر ھجے کرنا -

**Respirable**, *a.* : قابل تنفس ؛ جس میں سانس لے سکیں -

**Respiration**, *n.* : (۱) تنفس ؛ سانس لینا - (۲) سانس ؛ نفس - (۳) پودوں کا تنفس -

**Respirator**, *n.* : آلۂ تنفس ؛ سانس لینے کا آلہ -

**Respire**, *v. i. & t.* : (۱) سانس لینا - (۲) (شاذ) پھیلانا - (۳) پھر سے سانس لینا ؛ دم لینا ؛ آرام لینا - (۴) دم میں دم آنا ؛ پھر سے ہمت بندھنا ، امید پیدا ہونا -

**respiratory**, *a.* : تنفس کا ؛ سانس لینے کا -

**Respite**, *n. & v. t.* : (۱) مہلت ؛ التوا - (۲) وقفہ ؛ فرصت ؛ فراغت - (۳) سزا کو ملتوی کرنا ؛ مہلت دینا - (۴) (درد یا بیماری میں) عارضی طور پر تسکین دینا ، سکون پہنچانا - (۵) (فوجی) تنخواہ روک لینا -

**Resplendent**, *a.* : منور ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ نورانی ؛ جگمگاتا ہوا ؛ ضیا بار ؛ نور پاش -

**resplendence, resplendency**, *nn.* : تجلی ؛ درخشانی ؛ تابانی ؛ چمک دمک ؛ آب و تاب ؛ جگمگاھٹ -

**resplendently**, *adv.* : تابانی سے ؛ درخشانی سے ؛ جگمگاتے ہوئے -

**Respond**, *v. i.* : (۱) گرجا میں حاضرین کا پادری کے سوالوں کے مقررہ جواب دینا ؛ سوال جواب کرنا - (۲) جواب دینا ؛ جواب میں کوئی فعل کرنا ؛ کسی کے جوڑ پر کچھہ کرنا - (۳) کسی تغیر یا فعل کے ذریعے سے تاثر کا اظہار کرنا ؛ متاثر ہونا ؛ محسوس کرنا - (۴) (شاذ) جواب ہونا ؛ جوڑ کا ہونا -

**respondence, respondency**, *nn.* : تقابل ؛ جوڑ ؛ جواب ہونا -

**Respond**, *n.* : (۱) = Responsory - (۲) (عمارت) نیم ستون جو دیوار سے ملحق ہوتا ھے اور محراب کو سہارا دیتا ھے -

**Respondent**, *a. & n.* : (۱) جواب دینے والا ؛ مجیب - (۲) متاثر ؛ محسوس کرنے والا - (۳) مدعی علیہ (خصوصاً طلاق کے مقدمے میں) -

**Response**, *n.* : (۱) جواب ؛ جوابی فعل - (۲) تاثر ؛ اثر ؛ رد عمل - (۳) = Responsory - (۴) کوئی چیز جو گرجا میں حاضرین پادری کے جواب میں گائیں -

**Responsibility**, *n.* : (۱) جواب دھی ؛ ذمہ داری ؛ ذمہ دار ہونا - (۲) فرض منصبی ؛ عہدہ ؛ ذمہ داری کا کام -

*on his own r.* : بغیر حکم کے ؛ اپنی ذمہ داری پر -

**Responsible**, *a.* : (۱) ذمہ دار ؛ جواب دہ - (۲) مکلف ؛ اخلاقی ذمہ داری رکھنے والا - (۳) معتبر ؛ معزز - (۴) ذمہ داری کا -

**responsibly**, *adv.* : ذمہ داری کے ساتھہ -

**Responsions**, *n. pl.* : اکسفورڈ میں بی - اے کی سند کے لئے پہلا امتحان -

**Responsive**, *a.* : (۱) جوابی - (۲) سوال جواب کا - (۳) اثر پذیر ؛ زود حس ؛ ہمدرد ؛ درد آشنا ؛ رد عمل کی صلاحیت رکھنے والا -

**responsiveness**, *n.* : رد عمل کی صلاحیت ؛ اثر پذیری ؛ زود حسی ؛ ہمدردی -

**Responsory**, *n.* : سنگت کی مناجات ؛ مناجات جو صبح شام بائبل کی قرأت کے بعد پڑھی جاتی ھے ، ایک شخص پڑھتا ھے اور دوسرے ساتھہ دیتے ھیں -

**Ressaldar**, *n.* : رسالدار -

**Rest,** *v. i. & t.*: (۱) ساکن ہونا؛ بے حرکت ہونا؛ حالت سکون میں ہونا - (۲) سونا؛ استراحت کرنا: آرام کرنا - (۳) خواب مرگ میں آرام کرنا؛ آغوش لحد میں سونا - (۴) آرام لینا؛ چین سے ہونا - (۵) اپنے حال پر چھوڑ دیا جانا - (۶) لیٹا ہونا؛ پڑا ہونا؛ قائم ہونا؛ مبنی ہونا؛ سہارے پر ہونا؛ بھروسے پر ہونا - (۷) (نظر کا) جما ہونا - (۸) قائم کرنا؛ سہارے سے رکھنا؛ تکیہ لگانا -

*land was allowed to r.*: زمین افتادہ رکھی گئی -

*last resting-place*: قبر -

*resting-place*: آرام کرنے کی جگہ؛ قیام گاہ -

**Rest,** *n.*: (۱) استراحت؛ آرام؛ خواب؛ نیند - (۲) آسودگی؛ سکون؛ چین؛ قرار؛ فرصت؛ فراغت - (۳) جائے پناہ؛ قیام گاہ؛ آرام گاہ - (۴) سہارا؛ ٹیک - (۵) (موسیقی) وقفہ؛ وقفے کی علامت - (۶) (تقریر وغیرہ میں) وقفہ -

*at r.*: مطمئن؛ چین سے -

*day of r.*: اتوار -

*lay to r.*: دفن کرنا -

*r.-balk*: کھیت کی نالیوں کے بیچ میں اونچی جگہ جس پر ہل نہ چلایا گیا ہو -

*r.-cure*: آرام کا علاج (چند ہفتے بستر میں آرام کرنا) -

*r.-day*: آرام کا دن؛ (شاذ) اتوار

*r.-house*: قیام گاہ؛ ڈاک بنگلہ -

*set* person's *mind at r.*: اطمینان دلا دینا -

*set question at r.*: مسئلے کو طے کردینا -

**Rest,** *v. i.*: (۱) (قدیم) باقی رہنا؛ باقی بچنا - (۲) (کسی خاص حالت میں) رہنا، ہونا -

*r. with*: اختیار میں ہونا؛ ہاتھ میں ہونا -

**Rest,** *n.*: (۱) (*the r.*) بقیہ حصہ؛ باقی لوگ؛ بقیہ مقدار یا تعداد؛ بقیہ رقم؛ ما بقی؛ بچا کھچا؛ رہا سہا - (۲) (*the r.*) اور دوسرے لوگ وغیرہ - (۳) (مہاجنی) محفوظ سرمایہ - (۴) (تجارت) مال کی جانچ پڑتال - (۵) (ٹینس) گیند کا دیر تک ادھر سے ادھر آنا جانا؛ تار بندھ جانا -

*and the* or *all the r. of it*: وغیرہ وغیرہ -

*for the r.*: بقیہ کے متعلق -

**Rest,** *n.*: (تاریخ) نیزے کی ٹیک یا سہارا -

**Restamp,** *v. t.*: پھر سے یا نیا اسٹامپ لگانا -

**Restart,** *v. t. & i. & n.*: (۱) دوبارہ روانہ یا جاری کرنا یا ہونا - (۲) باز اجرای، باز روانگی (نیز دیکھو start کے مختلف مفہوم)-

**Restate,** *v. t.*: (خصوصاً) زیادہ واضح یا قایل کرنے والے الفاظ میں پیش کرنا؛ دوبارہ یا مختلف انداز میں پیش کرنا، بیان کرنا-

**Restaurant,** *n.* ریستوراں؛ ہوٹل؛ طعام خانہ -

*Restaurateur*, *n.*: مالک ہوٹل؛ مالک طعام خانہ -

**Restful,** *a.*: سکون بخش؛ پرسکون؛ شور و شر سے پاک -

**restfully,** *adv.*: پرسکون طریقے سے -

**restfulness,** *n.*: سکون؛ پرسکون ہونا -

**Rest-harrow,** *n.*: ایک جھاڑی جس کی جڑ سخت ہوتی ہے -

**Restiff**: دیکھو Restive -

**Restitute,** *v. t. & i.*: (شاذ) واپس کرنا (مالک کو)؛ دینا (حق دار کو)-

**Restitution,** *n.*: (۱) مالک کو مال واپس کرنا؛ واپسی - (۲) تلافی (نقصان کی) - (۳) بحالی؛ عود بہ حالت اصلی؛ رجعت - (۴) (کسی لچک دار چیز کا) سکڑ کر اپنی حالت یا اپنی جگہ پر آجانا -

*r. of conjugal rights*: اعادۂ حقوق زناشوی (شادی کے مقدمے کا قانون) -

**Restive, restiff** *a.*: (۱) (قدیم) اڑا ہوا؛ بے قابو؛ جھجکا ہوا؛ بھڑکا ہوا (گھوڑا) - (۲) سرکش؛ نا فرمان؛ اطاعت سے منحرف -

**restively,** *adv.*: اڑیل پن سے؛ سرکشی سے -

**restiveness,** *n.*: اڑ؛ اڑیل پن؛ سرکشی -

**Restless,** *a.*: بے کل؛ بے چین؛ مضطرب؛ بے قرار؛ اچپل؛ پر اضطراب؛ بے چینی کا -

**restlessly,** *adv.*: بے چینی سے؛ بے قراری سے -

**restlessness,** *n.*: بے کلی؛ بے چینی؛ بے قراری؛ اضطراب؛ اچپلاہٹ -

**Restock,** *v. t.*: نیا اسٹاک مہیا یا جمع کرنا -

**Restoration,** *n.*: (۱) واپسی؛ بحالی؛ احیا؛ تجدید وغیرہ - (۲) عود شاہی (سنہ ۱۶۶۰ ع)- (۳) معدوم جانور اور شکستہ عمارات کا خاکہ یا نمونہ جس سے اصلی حالت ظاہر ہو؛ اصل کا نمونہ-

**Restorationism,** *n.*: عقیدۂ نجاتِ اُخروی؛ یہ عقیدہ کہ سب لوگوں کو آخرت میں نجات اور راحت ابدی حاصل ہو گی -

**restorationist,** *n.*: معتقد نجات اُخروی -

**Restorative,** *a. & n.*: (۱) شفا بخش؛ صحت بخش - (۲) صحت بخش دوا یا غذا یا شے -

**restoratively,** *adv.*: صحت بخش طریقے سے -

**Restore,** *v. t.*: (۱) پھیرنا؛ واپس کرنا یا دینا - (۲) (مرمت وغیرہ کے ذریعے سے) اصلی حالت پر لانا - (۳) (معدوم جانور یا قدیم آثار کی) اصلی حالت کا خاکہ یا نمونہ بنانا - (۴) دوبارہ مقرر کرنا؛ برقرار کرنا؛ بحال کرنا - (۵) تندرست یا اچھا کرنا؛ شفا دینا؛ احیا کرنا؛ صحت بخشنا - (۶) دوبارہ قائم کرنا؛ تجدید کرنا؛ دوبارہ رواج دینا؛ پھر سے جاری کرنا؛ تازہ کرنا - (۷) قیاس سے تکمیل کرنا (ناقص عبارت وغیرہ کی) - (۸) دوبارہ رکھنا؛ دوبارہ پہنچانا؛ اصلی جگہ پر یا اصلی حالت پر لے آنا-

**restorable,** *a.*: قابل واپسی؛ قابل تجدید؛ قابل بحالی -

**restorer,** *n.*: (۱) واپس کرنے والا؛ مجدد- (۲) احیا کرنے والا-

**Restrain,** *v. t.*: (۱) حد کے اندر رکھنا؛ قابو میں رکھنا؛ روکنا؛ باز رکھنا؛ ضبط کرنا؛ دبانا - (۲) قید کرنا؛ حراست میں رکھنا -

**restrainable,** *a.*: (۱) روکنے کے لائق؛ باز رکھنے کے قابل؛ قابل مزاحمت؛ قابل ممانعت - (۲) قابل ضبط - (۳) قابل حراست -

**restrainedly,** *adv.*: ضبط سے؛ روکے ہوے -

**Re-strain,** *v. t.*: دوبارہ تاننا، کسنا وغیرہ (دیکھو strain کے مختلف مفہوم)

**Restraint,** *n.*: (۱) روکنا یا روکا جانا؛ امتناع؛ ممانعت؛ مزاحمت؛ روک؛ رکاوٹ؛ بندش؛ قید - (۲) نگرانی؛ حوالات؛ حراست (خصوصاً پاگل خانے میں)؛ قید - (۳) ضبط؛ تکلف - (۴) ضبط نفس؛ اعتدال؛ طرز تحریر کی متانت-

*r. of princes*: قدغن (جہازوں پر) -

*under r.*: زیر حراست (خصوصاً پاگل خانے میں) -

*without r.*: جی کھول کر؛ آزادی سے؛ بے روک ٹوک -

**Restrict**, *v. t.* : حد باندھنا ؛ محدود کرنا ؛ متعین کرنا؛ پابند کرنا۔

**restrictedly**, *adv.* : محدود طور پر ؛ قیود کے ساتھ ؛ خاص حد کے اندر۔

**restriction**, *n.* : بندش ؛ حد ؛ قید ؛ پابندی ؛ روک۔

**restrictive**, *a.* : روک تھام کا ؛ بندش کا ؛ پابندی عائد کرنے والا ؛ محدود کرنے والا۔

**restrictively**, *adv.* : بندش کے طور پر۔

**Restuff**, *v. t.* : دوبارہ یا پھر بھرنا ؛ ٹھونسنا۔

**Result**, *v. i.* & *n.* : (۱) نتیجہ نکلنا ؛ منتج ہونا ؛ نتیجہ وقوع میں آنا ۔ (۲) انجام ہونا ؛ مآل کار ہونا ۔ (۳) انجام؛ حاصل ؛ ماحصل ؛ ثمرہ ؛ پھل ؛ مآل کار ؛ نتیجہ ۔ (۴) (ریاضی کے عمل کا) حاصل۔

**resultful**, *a.* : نتیجہ خیز۔

**resultless**, *a.* : بے حاصل ؛ بے نتیجہ۔

**Resultant**, *a.* & *n.*: (۱) چھوٹی بڑی مخالف دو قوتوں کا حاصل؛ حاصل قوت ۔ (۲) مجموعی ماحصل۔

**Resume**, *v. t.* & *i.* : (۱) دوبارہ حاصل کرنا ؛ دوبارہ لینا ؛ پھر قبضہ کرنا ۔ (۲) پھر اختیار کرنا ؛ دوبارہ جاری کرنا ؛ پھر شروع کرنا ؛ تقریر کو جاری رکھتے ہوئے کہنا ۔ (۳) خلاصہ کرنا ؛ خلاصہ بیان کرنا ؛ لب لباب طیار کرنا۔

**Resume** *n.* : لب لباب ؛ خلاصہ۔

**Resummons**, *n.* : دوبارہ اجرا کیا ہوا سمن یا حکمنامہ۔

**Resumption**, *n.*: دوبارہ حصول ؛ دوبارہ دخل ؛ دوبارہ قبضہ؛ دوبارہ آغاز ؛ پھر سے پانا ؛ پھر سے شروع کرنا۔

**resumptive**, *a* : ملخص ؛ جو پچھلے بیان کا خلاصہ کرے۔

**resumptively**, *adv* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں

**Resupinate**, *a.* : (نباتیات) مقلوب ؛ معکوس۔

**resupination**, *n.* معکوس ہونا ؛ مقلوب ہونا۔

**Resurge**, *v. i.* : (بجز مزاح کے شاذ) پھر زندہ ہونا قبر سے اٹھنا ؛ جی اٹھنا۔

**resurgence**, *n.* : پھر سے زندہ ہونا ؛ دوبارہ جی اٹھنا۔

**resurgent**, *a.* & *n.* : پھر زندہ ہونے والا؛ دوبارہ جی اٹھنے والا (نیز مجازاً مثلاً *r. hopes*)۔

**Resurrect**, *v. t.* : (۱) (عامیانہ) قبر سے نکالنا؛ مردے کو زندہ کرنا (۲) کسی چیز کی یاد تازہ کرنا ؛ پھر رواج دینا ( مثلاً *r. an obsolete custom, last year's hat* )۔

**Resurrection**, *n.* : (۱) عیسیٰ علیہ السلام کا قبر سے اٹھنا؛ اس کا جشن ۔ (۲) رستخیز ؛ قیامت ؛ حشر ۔ (۳) (عامیانہ) مردے قبر سے نکالنا ؛ کسی چیز کو کھود کر نکالنا ؛ مشکل سے ڈھونڈھ نکالنا

*r. man* : مردہ چور ؛ لاش چور

*r. pie* : وہ کھانا جو بچے کھچے کھانے سے تیار کرتے ہیں۔

**resurrectional**, *a.*: متعلق بہ حشر ؛ احیا کا ؛ حشر قبر کا۔

**resurrectionist**, *n.*: مردے کو کھود کر نکالنے والا؛ لاش چور۔

**Resurvey**, *v. t.* & *n.*: (کسی چیز کا) دوسرا یا جدید جائزہ (لینا)۔

**Resuscitate**, *v. t.* & *i.* : (۱) از سر نو زندہ کرنا ؛ جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ ہوش میں لانا ۔ (۲) جان پڑنا ؛ دوبارہ زندہ ہونا ؛ جی اٹھنا ؛ ہوش میں آنا ۔ (۳) دوبارہ جاری کرنا ؛ تازہ کرنا ؛ قوت پہنچانا ؛ تقویت دینا ؛ احیا کرنا ۔ (۴) دوبارہ جاری ہونا ؛ تازہ ہونا ؛ تقویت پانا ؛ احیا ہونا۔

**resuscitation**, *n.* : دوبارہ جان ڈالنا یا پڑنا ؛ تازہ کرنا یا ہونا ؛ احیا ؛ ہوش میں لانا یا آنا۔

**resuscitative**, *a.* : حیات بخش ؛ جان بخش ؛ ہوش آور۔

**resuscitator**, *n.* : دوبارہ جلانے والا ؛ احیا کرنے والا ؛ ہوش میں لانے والا۔

**Ret, Rate, Rait**, *v. t.* & *i.*: (۱) (سنی کو) بھگو کر اور ہوا میں سکھا کر نرم کرنا۔ (۲) سڑنا (نمی سے گھاس کا)۔

**Retable**, *n.* : (گرجا میں قربان گاہ کے پیچھے) الماری یا چوکھٹا جو منقش طاق میں لگا ہوتا ہے۔

**Retail**, *n.* & *adv.* : (۱) پھٹکل بیچنا ؛ خردہ فروشی (خصوصاً *by r.* = پھٹکل طریقے سے) ۔ (۲) خردہ فروشی سے ؛ پھٹکل طور پر (مثلاً *buys wholesale & sells r.*) ۔ (۳) (نیز بطور صفت مثلاً *r. trade, r. dealer*)۔

**Retail**, *v. t.* & *i.* : (۱) خردہ فروشی کرنا؛ تھوڑا تھوڑا بیچنا؛ پھٹکل بیچنا۔ (۲) پھٹکل بکنا؛ مفصل بیان کرنا ؛ شرح و بسط سے بیان کرنا۔

**retailer**, *n.* : خردہ فروش ؛ مفصل بیان کرنے والا۔

**Retain**, *v. t.* : (۱) تھامنا ؛ روکنا ؛ قایم رکھنا ۔ (۲) پیشگی اجرت دے کر مقرر کرنا (بیرسٹر کو) ؛ خدمت کا پابند کرنا ۔ (۳) محفوظ رکھنا ؛ بدستور قابض رہنا ؛ ہاتھ سے نہ جانے دینا ؛ قبضہ رکھنا ۔ (۴) بدستور رکھنا ؛ بدستور کرتے رہنا ؛ ترک نہ کرنا ؛ قایم رکھنا ۔ (۵) یاد رکھنا ؛ نہ بھولنا۔

*retaining fee* : پابندیٔ خدمت کی فیس۔

*retaining force* : وہ لشکر جو دشمن کی فوج کے ایک حصہ کو الجھائے رکھے۔

*retaining wall* : پشتہ۔

**retainable**, *a.*: باقی رکھنے کے قابل؛ یاد رہنے والا؛ قبضے میں رہنے والا۔

**Retainer**, *n.* : (۱) (قانون) باضابطہ قبضہ رکھنا ؛ قبضہ رکھنے کا حکم۔ (۲) پابندیٔ خدمت ۔ (۳) پابندیٔ خدمت کی فیس (جو وکیل وغیرہ کو دی جائے) ۔ (۴) (تاریخ) وابستۂ دولت؛ خادم؛ مصاحب۔

**Retake**, *v. t.* : پھر حاصل کرنا ، لینا ، فتح کرنا۔

**Retaliate**, *v. t.* & *i.*: (۱) بدلہ لینا ؛ بدلہ نکالنا؛ عوض لینا؛ انتقام لینا۔ (۲) الٹا الزام لگانا ؛ الزام کو حریف پر الٹ دینا ۔ (۳) ترکی بہ ترکی جواب دینا ۔ (۴) در آمد پر جوابی محصول لگانا۔

**retaliation**, *n.* : (۱) بدلہ ؛ مکافات ؛ پاداش ؛ جزا ؛ انتقام۔ (۲) جوابی الزام۔ (۳) جوابی محصول۔

**retaliative, retaliatory**, *aa.* : انتقامی؛ الزامی؛ جوابی۔

**Retard**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) ڈھیل ڈالنا؛ رفتار سست کرنا؛ ترقی روکنا؛ باعث تاخیر ہونا ۔ (۲) دیر سے واقع ہونا؛ مقررہ وقت کے بعد واقع ہونا۔

**retardation, retardment**, *nn.*: تاخیر؛ روک؛ ڈھیل؛ تعویق۔

**retardative, retardatory**, *aa.* : تعویقی؛ تاخیری ؛ رکاوٹ پیدا کرنے والا۔

**Retaste**, *v. t.* : دوبارہ چکھنا ، مزہ لینا وغیرہ۔

**Retch**, *v. i.* & *n* : (۱) ابکائی آنا ۔ (۲) ابکائی۔

**Retell**, *v. t.* : دوبارہ بیان کرنا ، کہنا ؛ دھرانا۔

**Retention**, *n.* : (۱) قایم رکھنا یا قایم رہنا ۔ (۲) قبضہ رکھنا؛ قبضے میں رہنا۔ (۳) یاد رکھنا؛ حافظے میں رہنا؛ استحضار۔ (۴) حبس البول وغیرہ؛ پیشاب یا کسی اور secretion کے عمل کا بند ہو جانا۔

**Retentive**, *a.* : (۱) قوی ؛ ماسک ( حافظہ ) - (۲) قوی حافظے کا ( شخص ) - (۳) ممسک ؛ رطوبت وغیرہ کو دیر تک رکھنے والی ( شے ) - ( ۴ ) ( جراحی ) ( پٹی وغیرہ ) جو کسی عضو وغیرہ کو اپنی جگہ سے نہ ہٹنے دے -

**retentively**, *adv.* : ماسکانہ ؛ ممسکانہ؛ قائم رکھتے ہوے -

**retentiveness**, *n.* : امساک؛ قوت ماسکہ؛ قایم رکھنےکی قوت-

*Retenue*, *n.* : (فرانسیسی) رکھ رکھاو ؛ طبیعت پر قابو؛ ضبط نفس -

**Retiary**, *n.* : جالا مکڑی ؛ جالے والی مکڑی -

**Reticence**, *n.* : (۱) کم گوئی ؛ کم سخنی؛ ضبط؛ اپنے دل کا حال چھپانا؛ اپنےخیالات ظاہر نہ کرنا- (۲) (آرٹ) اعتدال؛مبالغےسےپرھیز- (۳) اخفا - (۴) خاموشی کی عادت ؛ گھنا پن ؛ ان بولا پن -

**reticent**, *a.* : (۱) کم گو ؛ کم سخن؛ ضابط - (۲) اعتدال پسند - (۳) اخفا سے کام لینے والا - (۴) چپ ؛ خاموش ؛ گھنا-

**reticently**, *adv.* : کم سخنی سے ؛ ضبط سے؛ اخفا سے؛اعتدال سے-

**Reticle**, *n.* : باریک جالی جو دوربین کے دھانے میں لگائی جاتی ھے-

**Reticulate**, *v. t. & i.* : (۱) چھوٹے چھوٹے خانوں یا مربعوں میں - ترتیب پانا یاترتیب دینا؛ جال سےبننا یابنانا ؛ جالی بننایا بناجانا -

**reticulate**, *a.* : جالدار ؛ جالیدار ؛ مشبک ؛ خانے دار -

**reticulately**, *adv.* : جالی کی طرح ؛ جالی کی مانند ؛ چھوٹے چھوٹے خانوں یا مربعوں میں -

**reticulation**, *n.* : جالی بننایا بنایا جانا؛ جال بننایابنا یا جانا -

**reticulato-** : ( سابقہ ) جالی کا -

**Reticule**, *n.* : (۱) دور بین کے دھانے کی جالی - (۲) عورتوں کی جالی دار تھیلی یا کیسہ - (۳) شبکہ ؛ ایک جنوبی صورت یا کوکبہ جو حال میں دریافت ھوا ھے -

**Reticulum**, *n.* (pl.-la) : (۱) جگالی کرنے والے جانوروں کا دوسرا معدہ - (۲) جالی دار جھلی ؛ جالی وغیرہ ؛ شبکہ -

**reticular, reticulose**, *aa.* : جالیدار ؛ جالدار ؛ مشبک -

**reticulo-** : (لاحقہ) جالی کا -

**Retiform**, *n.* : جالی نما ؛ شبکہ نما ؛ جال کا سا -

**Retina**, *n.* (pl. -as, -ae) : آنکھ کا پردہ ؛ پردۂ شبکی -

**retinal**, *a.* : پردۂ شبکی کا ؛ متعلق پردۂ چشم -

**retinitis**, *n.* : سوزش پردۂ شبکی -

**Retinue**, *n.* : خدم و حشم؛ نوکر چاکر -

**Retire**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ھٹ جانا ؛ علحدہ ھوجانا ؛ اُٹھ کے چلے جانا ( سونے کے لئے ) ؛ کنارہ کشی اختیار کرنا ؛ کنارہ کرنا ؛ خانہ نشیں ھونا ' ترک دنیا کرنا - (۲) ملازمت ترک کرنا ؛ نوکری چھوڑنا ؛ پنشن لینا ؛ کار و بار الگ ھوجانا - ( ۳ ) کرکٹ میں بغیر آوٹ ھوے کھیل ختم کردینا - ( ۴ ) نوکری چھوڑنے ' استعفا دینے یا پنشن لینے پر مجبور کرنا - (۵) فوج کو واپسی کا حکم دینا - (٦) ( ھنڈی نوٹ وغیرہ ) گردش سے واپس لینا ؛ منسوخ کرنا - (۷) فوج کو واپسی کا حکم یا اشارہ -

*r. into* oneself : خاموشی اختیار کرنا ؛ لوگوں سے میل جول ترک کرنا ؛ گوشہ نشینی اختیار کرنا -

*retired-list* : پنشن گزاروں کی فہرست -

*retired pay* : پنشن -

*retiring room* : ( ۱ ) خلوت خانہ - ( ۲ ) بیت الخلاء -

*the ladies retired* : خواتین کھانے کے بعد اُٹھ کرچلی گئیں -

**retiring**, *a.* : خلوت پسند ؛ خاموش؛ جھجکنے والا؛ شرمیلا -

**retiringly**, *adv.* : خلوت پسندانہ وغیرہ -

**retiringness**, *n.* : خلوت پسندی' شرمیلا پن وغیرہ -

**Retirement**, *n.* : ( ۱ ) علحدہ ھونا ؛ کنارہ کرنا وغیرہ - ( ۲ ) تنہائی ؛ خلوت ؛ عزلت - ( ۳ ) گوشۂ تنہائی ؛ خلوت کی جگہ- ( ۴ ) جاے تنہائی ؛ کنج عزلت -

**Retort**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) ( قول یا فعل سے ) ترکی بہ ترکی جواب دینا ؛ دنداں شکن جواب دینا ؛ بدلہ لینا - ( ۲ ) الٹ کر جواب دینا ؛ الزامی جواب دینا ؛ الٹ کر الزام لگانا ؛ دلیل کو حریف پر الٹ دینا ؛ پھبتی کو دوسرے پر الٹ دینا - ( ۳ ) دندان شکن جواب ؛ ترکی بہ ترکی جواب ؛ الزامی جواب ؛ الٹا الزام - ( ۴ ) بدلہ ؛ انتقام -

**retorted**, *p.p.* : پیچھے کو مڑا ھوا -

**Retort**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) قرنبیق - ( ۲ ) پارے کو قرنبیق میں گرم کر کے صاف کرنا -

**Retortion**, *n.* : ( ۱ ) پیچھے کی طرف موڑنا یا مڑنا - ( ۲ ) ( بین الاقوامی قانون ) انتقامی کار روائی جو ایک ریاست دوسری ریاست کے ساتھ کرتی ہے -

**Retouch**, *v. t.* : ( تصویر وغیرہ کو ) درست کرنا؛ اصلاح کرنا -

**Retrace**, *v. t.* : ( ۱ ) کھوج لگانا ؛ تلاش کرنا . سراغ لگانا ؛ پتا چلانا (آغاز وغیرہ کا)- (۲) دوبارہ غور کرنا ؛ دوبارہ مطالعہ یا معائنہ کرنا - (۳) حافظے میں دھرانا (گزرے ھوے واقعات کو)- (۴) (جس راہ سے سان آیا ھے) اسی راہ واپس جانا؛ رجعت قہقری کرنا - (۵) اپنی کار روائی کو رد کرنا ؛ طرز عمل سے باز آنا ؛ کیے کی تلافی کرنا -

**Retract**, *v. t. & i.* : (۱) سکیڑنا؛ سمیٹنا ؛ اندر کھینچنا؛ سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ اندر کھنچنا - (۲) واپس لینا؛ منسوخ کرنا؛ فسخ کرنا؛ بازآنا ؛ انکار کرنا (پابندی یاتعمیل سے ) ؛ غلطی کا اعتراف کرنا - (۳) اپنی راے یا قول کو واپس لینا -

**retractor**, *n.* : وہ عضلہ جس سے عضو اندر کو کھینچا جاتاھے-

**retractable, retractile**, *aa.* : سکڑنے یا سکیڑنے کے قابل -

**retractility**, *n.* : سکڑنے یا سکیڑنے کی قابلیت -

**retractive**, *a.* : سکڑنے یا سکیڑنے کا -

**retraction, retractation**, *nn.* : تنسیخ ؛ منسوخی ؛ واپس لینا وغیرہ -

**retractable**, *a.* : تنسیخ پذیر ؛ جو واپس لیا جاسکے -

**Retral**, *a.* : ( تاریخ مرالید ) پیچھے کا ؛ پشت کی طرف کا -

**Retransfer**, *v. t. & n.* : (۱) پھر منتقل کرنا ؛ دوبارہ منتقل کرنا - (۲) باز منتقلی -

**Retranslate**, *v. t.* : دوبارہ یا پھر ترجمہ کرنا ؛ ( خصوصاً ) اصل زبان میں ( جس سے ترجمہ کیا گیا تھا ) ترجمہ کرنا -

**Retread**, *v. t.* : دوبارہ چلنا ' دوبارہ قدم دھرنا ( مثلاً *r.a path* ) -

**Retreat**, *v. i. & t. & n.* : (۱) پسپا ھونا ؛ پیچھے ھٹنا ؛ مورچہ چھوڑنا ؛ واپس ھونا ؛ لوٹ جانا - ( ۲ ) ( شطرنج وغیرہ میں ) مہرے کو پیچھے ھٹانا - ( ۳ ) پیچھے کی طرف ھٹا ھوا ھونا - ( ۴ ) پسپائی ؛ مراجعت ؛ واپسی ؛ واپسی کا حکم یا اشارہ - ( ۵ ) ( فوج ) شام کا بگل - ( ٦ ) گوشہ نشینی ؛ گوشۂ عافیت؛ کنج عزلت - ( ۷ ) اعتکاف - ( ۸ ) پاگل خانہ ؛ شرابیوں وغیرہ کا مامن - ( ۹ ) کمین گاہ ؛ جاے پناہ -

*beat a r.*: پسپا ہونا ؛ ارادے سے باز آنا -

*intercept r. (of)* : پسپا ہونے والی فوج کی راہ روک لینا -

*make good one's r.*: صحیح سلامت واپس جانا -

*sound the r.*: واپسی کا حکم دینا ؛ واپسی کا بگل بجانا -

**Retrench,** *v. t. & i.*: (۱) کمی کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ گھٹانا (مصارف وغیرہ) - (۲) وضع کرنا ؛ منہا کرنا ؛ کاٹ لینا - (۳) کاٹ چھانٹ کرنا ؛ مختصر کر دینا ؛ نکال دینا (عبارت)- (۴) تخفیف مصارف کرنا ؛ کفایت کی صورت نکالنا - (۵) خندق اور فصیل کے ذریعے مورچہ بندی کرنا -

**retrenchment,** *n.* : (۱) تخفیف ؛ منہائی ؛ تخفیف مصارف - (۲) اختصار ؛ کاٹ چھانٹ - (۳) مورچہ بندی (خندق اور فصیل کے ذریعے) -

**Retrial,** *n.* : سماعت جدید ؛ سماعت مکرر -

**Retribution,** *n.* : (۱) بدلہ ؛ عوض ؛ انتقام ؛ پاداش ؛ مکافات - (۲) (شاذ) جزا ؛ صلہ -

**retributive,** *a.* : انتقامی ؛ سزا یا جزا کا ؛ مکافات کا -

**retributively,** *adv.* : انتقاماً ؛ بطور سزا یا جزا کے ؛ بہ طور مکافات کے -

**Retrieve,** *v. t. & i. & n.* : (۱) (کتے کا) مارے ہوئے یا زخمی پرند وغیرہ کو ڈھونڈ لانا - (۲) تلاش کر کے دوبارہ حاصل کرنا ؛ کوشش کر کے یاد کرنا - (۳) دوبارہ حاصل کرنا ؛ پھر سے قبضہ کرنا ؛ دوبارہ معلوم کرنا ؛ یاد آ جانا - (۴) بری حالت سے نجات دینا ؛ پستی سے ابھارنا - (۵) سنبھالنا ؛ درست کرنا (اپنی مالی حالت وغیرہ کو) - (۶) تلافی کرنا (نقصان وغیرہ کی) -

**retriever,** *n.*: شکار جو کتا -

**retrievable,** *a.* : جو دوبارہ حاصل ہو سکے ؛ قابل نجات ؛ قابل تلافی ؛ تلافی پذیر ؛ اصلاح پذیر -

**retrieval,** *n.* : دوبارہ حاصل ہونا ؛ تلافی ؛ نجات ؛ اصلاح -

**Retrim,** *v. t.*: (۱) جلانے یا روشن کرنے کے لئے صاف وغیرہ کرنا (مثلاً *r. a lamp*) - (۲) (ٹوپی وغیرہ پر) فیتہ لگانا -

**Retro-** : (۱) سابقہ بمعنی (پیچھے کی طرف ؛ واپس ؛ بدلے میں - (۲) پیچھے ؛ عقب ؛ پچھلا -

**Retroact,** *v. i.* : (۱) رد عمل کرنا ؛ جوابی عمل کرنا - (۲) پیچھے کی جانب عمل کرنا - (۳) گزرے ہوئے زمانے کے لئے موثر یا نافذ ہونا (قانون وغیرہ کا) ؛ اثر راجع یا نفاذ راجع رکھنا -

**retroactive,** *a.* : رد عمل کا ؛ رد عمل کرنے والا ؛ پیچھے کی جانب عمل کرنے والا ؛ نافذ در زمانۂ گزشتہ ؛ راجع (بہ ماضی) -

**retroactively,** *adv.* : ردعمل کے طور پر ؛ زمانۂ گزشتہ کے لئے -

**retroactivity, retroaction,** *nn.* : (۱) رد عمل ؛ جوابی عمل - (۲) اثر راجع ؛ نفاذ راجع -

**Retrocede,** *v. i.*: (۱) پیچھے سرکنا ؛ پیچھے ہٹنا ؛ پیچھے کو ہٹا ہوا ہونا - (۲) اندر ھی اندر اثر کرنا ؛ اندرونی ہونا (نقرس کا) -

**retrocedence,** *n.* : (۱) الٹی حرکت ؛ پیچھے کی طرف حرکت ؛ پیچھے کو ہٹا ہوا ہونا - (۲) اندرونی اثر ؛ اندرونی ہونا -

**retrocedent,** *a.* : (۱) پیچھے ہٹنے والا ؛ پیچھے کو ہٹا ہوا - (۲) اندرونی (نقرس) -

**Retrocede,** *v. t.* : ملک واپس دے دینا -

**Retrocession,** *n.* : پیچھے کی طرف حرکت ؛ الٹی حرکت ؛ ملک واپس دینا یا دیا جانا -

**retrocessive,** *a.* : (۱) الٹی حرکت کا ؛ الٹا - (۲) ملک کی واپسی سے متعلق - (۳) اندرونی -

**Retrochoir,** *n.* : گرجا کا پچھلا حصہ جو قربان گاہ کے عقب میں ہوتا ھے ؛ حصۂ عقبی -

**Retroflected, -flex, -flexed,** *aa.* : (تشریح ؛ نباتیات) پیچھے کو مڑا ہوا ؛ کوز -

**retroflexion,** *n.* : پیچھے کو مڑنا یا مڑا ہوا ہونا -

**Retrogradation,** *n.* : (۱) (ہیئت) حرکت قہقری (سیارے وغیرہ کی مشرق سے مغرب کو) - (۲) الٹی حرکت -

**Retrograde,** *a. & n. & v. i.* : (۱) حرکت قہقری کرنے والا ؛ الٹی حرکت کرنے والا - (۲) الٹی ؛ پیچھے کی طرف (حرکت) ؛ باز گرد - (۳) تنزل پذیر- (۴) (شاذ) نکما آدمی ؛ بگڑا ہوا آدمی - (۵) تنزل ؛ انحطاط - (۶) (ہیئت) رجعت قہقری کرنا - (۷) پیچھے کو ہٹنا ؛ لوٹنا ؛ تنزل کرنا -

**retrogradely,** *adv.* : (۱) حرکت قہقری سے ؛ الٹی چال سے - (۲) تنزل پذیرانہ -

**Retrogress,** *v. i.*: واپس ہونا ؛ پیچھے ہٹنا ؛ لوٹنا ؛ مراجعت کرنا ؛ معاودت کرنا - (۲) تنزل ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ انحطاط ہونا -

**retrogressive,** *a.* : لوٹنے والا ؛ زوال پذیر -

**retrogressively,** *adv.* : (۱) واپس ہوتے ہوئے - (۲) زوال پذیرانہ -

**Retrogression,** *n.* : (۱) (ہیئت) رجعت قہقری - (۲) الٹی حرکت ؛ پیچھے کی طرف حرکت - (۳) زوال ؛ تنزل ؛ انحطاط -

**Retroject,** *v. t.* : پیچھے کی طرف پھینکنا -

**Retropulsion,** *n.*: (۱) (مرضیات) خارجی مرض کا اندرونی مرض بن جانا - (۲) امراض کا جلد کے اندر سرایت کرنا ؛ اندر سرایت کرنا -

**Retrorse,** *a.* : (تاریخ موالید) پیچھے مڑا ہوا ؛ پشت رو -

**retrorsely,** *adv.*: پیچھے کو مڑتے ہوئے -

**Retrospect,** *n.* : (۱) پچھلے حالات یا نظیر یا سند کا لحاظ - (۲) (شاذ) اثر راجع ؛ نفاذ راجع - (۳) (شاذ) پیچھے مڑ کر زمانے پر دیکھنا - (۴) پچھلے واقعات پر تبصرہ ؛ گزشتہ زمانے پر نظر ڈالنا -

**Retrospection,** *n.* : گزشتہ واقعات کی یاد تازہ کرنے کی قوت یا عمل ؛ یاد ماضی ؛ خیال ماضی -

**Retrospective,** *a.* : (۱) تبصرۂ ماضی سے متعلق - (۲) موثر بر ماضی: راجع بہ ماضی (قانون وغیرہ جن کا نفاذ گزرے ہوئے زمانے پر بھی پڑے) -

**retrospectively,** *adv.* : گزشتہ زمانے پر نظر ڈالتے ہوئے ؛ اثر راجع یا نفاذ راجع رکھتے ہوئے -

*Retrousse, a.* : اوپر کو اٹھی ہوئی (ناک) -

**Retrovert,** *v. t.*:-(p.p.) (مرضیات) پیچھے کو موڑنا (عورتوں کا رحم خصوصاً)

**retroversion,** *n.* : پیچھے کو مڑا ہوا ہونا -

**Retry** = Rehear

**Rettery,** *n.*: سن کا کارخانہ (جہاں اسے پانی میں بھگو کر سکھاتے ہیں)

**Returf,** *v. t.* : نئی گھانس یا نباتات سے بھر دینا -

**Return,** *v. i. & t.* : (۱) واپس آنا یا جانا ؛ واپس ہونا یا کرنا ؛ لوٹنا ؛ لوٹانا ؛ پھر آنا ؛ پھیر دینا - (۲) عود کرنا ؛ معاودت کرنا - (۳) واپس لانا ؛ واپس لے جانا ؛ واپس بھیجنا ؛ واپس دینا ؛

معاوضے میں دینا - (۴) جواب دینا ؛ جواب میں کہنا - (۵) اندراج کرنا ؛ باضابطہ بتانا یا بیان کرنا - (۶) (کسی حلقۂ انتخاب کا) ممبر پارلیمینٹ کو منتخب کرنا -

*r. greeting* : سلام کا جواب دینا -

*r.* person's *love* : کسی کی محبت کے بدلے میں محبت کرنا -

*r. thanks* : دعائے شکر پڑھنا ؛ جام صحت کا شکریہ ادا کرنا -

*returned empties* : وہ صندوق وغیرہ جو اشیا وغیرہ نکالنے کے بعد خالی مرسل کو واپس بھیجے جاتے ہیں -

*returning officer* : ناظم انتخابات پارلیمینٹ -

**returnable,** *a.* : (۱) قابل واپسی - (۲) قابل انتخاب -

**Return,** *n.* : (۱) واپسی ؛ عود ؛ معاودت ؛ مراجعت ؛ اعادہ - (۲) (عمارت) پیچھے ہٹا ہوا حصہ (دیوار وغیرہ کا) - (۳) (عموماً جمع) منافع ؛ آمدنی ؛ محاصل - (۴) واپسی ؛ ادائگی ؛ ادائی ؛ معاوضہ ؛ بدلہ ؛ جزا - (۵) شیرف یا مجسٹریٹ کی رپورٹ - (۶) ممبر پارلیمینٹ کا انتخاب - (۷) ناظر انتخابات کی رپورٹ - (۸) باضابطہ رپورٹ مع اعداد وشمار - (۹) (جمع) ایک قسم کا ہلکا تمباکو جو پائپ میں پیتے ہیں -

*fencer's r.* : تلوار کا ہاتھ جو تیزی سے لگایا جاتا ہے -

*fielder has a good r.* : (کرکٹ) فیلڈر گیند جلد اور سیدھی پھینکتا ہے -

*many happy rr.* : سال گرہ کی مبارک باد کے طور پر کہتے ہیں ' خدایہ دن باربار لائے ' یہ دن بار بار نصیب ہو -

*r. ticket* or *r.* : آنے جانے کا ٹکٹ ؛ واپسی کا ٹکٹ -

*sheriff made a r. of nulla bona* : شیرف نے رپورٹ کی کہ قابل ضبطی اشیا موجود نہیں ہیں -

**returnless,** *a.* : بے حاصل ؛ بے منافع کا ؛ بے نفع کا -

**Retuse,** *a.* : (نباتیات ' حیوانیات) ذقنی ' جس کا سر چوڑا اور بیچ میں گڑھا ہو -

**Reunion,** *n.* : (۱) از سرنو اتحاد ؛ دوبارہ ملانا یا ملنا - (۲) جلسہ ؛ صحبت ؛ سبھا ؛ ہم مشرب یا ہم خیال اشخاص کی صحبت -

**Reunionist,** *n.* : رومی کلیسا اور کلیسائے انگلستان کے اتحاد کا حامی -

**reunionism,** *n.* : حامئی اتحاد ؛ رومی کلیسا اور کلیسائے انگلستان کے اتحاد کی حمایت - اتحاد پسندی ؛

**Reunite,** *v. t.* & *i.* : (۱) پھر یا دوبارہ متحد کرنا ' جوڑنا - (۲) دوبارہ متحد ہونا یا جڑ جانا یا ملنا (جسمانی یا روحانی اعتبار سے) -

**Reurge,** *v. t.* : دوبارہ اصرار کرنا ؛ اکسانا ؛ ترغیب دینا -

**Revaccinate,** *v. t.* : دوبارہ ٹیکہ (چیچک کا) لگانا (ایسی حالت میں جب کہ پہلا ٹیکہ غیر موثر ثابت ہو) -

**Revalenta,** *n.* : ایک کھانا جو مسور اور جو کے آٹے سے تیار کرتے ہیں -

**Revalue,** *v. t.* : از سر نو قیمت جانچنا ' آنکنا -

*Revanche, n.* : (فرانسیسی) (۱) بدلے کا میچ ؛ وہ میچ جو دوسرے میچ کا بدلہ لینے کے لئے کھیلا جائے - (۲) انتقام (خصوصاً سنہ ۱۸۷۰ ئی شکست کا جو فرانس جرمنی سے لینا چاہتا تھا) -

**Reveal,** *v. t.* : (۱) (خدائے تعالیٰ کا) وحی بھیجنا ؛ وحی نازل کرنا ؛ وحی و تنزیل یا الہام کے ذریعے سے ظاہر کرنا - (۲) افشا کرنا ؛ فاش کر دینا ؛ بتا دینا ؛ ظاہر کرنا ' ظاہر ہو جانے دینا ؛ چھپا نہ سکنا ؛ (چہرے ' بشرے یا حرکات و سکنات سے) ظاہر ہونا ؛ ٹپکنا ؛ معلوم ہونا - (۳) اظہار کرنا ؛ دکھانا -

*r. itself* : نظر آنا یا معلوم ہونا -

**revealable,** *a.* : قابل تنزیل ؛ قابل اظہار ؛ قابل افشا -

**Reveal,** *n.* : کھڑکی کی یا در کے اندرونی پہلو کی سطح -

**Reveille,** *n.* : جگانے کا بگل ؛ جگانے کی نوبت ؛ صبح کا بگل یا نوبت جو سپاہیوں کو جگانے کے لئے بجاتے ہیں

**Revel,** *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) رنگ رلیاں کرنا ؛ دھما چوکڑی مچانا ؛ گلچھرے اڑانا ؛ عیش منانا ؛ عیش و طرب کی داد دینا ؛ پینا پلانا ؛ شراب و کباب کی محفل گرم کرنا - (۲) بے حد شوق ہونا ؛ رسیا ہونا - (۳) (*r. away*) (وقت یا روپیہ) عیش و نشاط میں صرف کر دینا ؛ پینے پلانے میں اڑا دینا - (۴) رنگ رلیاں ؛ عیش و طرب کا جلسہ ؛ محفل بادہ نوشی ؛ دھما چوکڑی -

*r. rout* : رندوں کا مجمع ؛ مستوں کا جتھا -

**reveller,** *n.* : رنگ رلیاں منانے والا ؛ پینے پلانے والا ؛ مست ؛ رند -

**revelry,** *n.* : رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط ؛ پینا پلانا -

**Revelation,** *n.* : (۱) وحی ؛ تنزیل ' الہام - (۲) حیرت انگیز انکشاف - (۳) اظہار ؛ انکشاف -

**revelational,** *a.* : وحی یا تنزیل کا -

*The R.*, or *Rr.*, or, *the Rr.* ( abbr. *Rev.*): انجیل کی آخری کتاب ؛ کتاب وحی -

**Revelationist,** *n.* : (۱) (The R.) انجیل کی آخری کتاب (کتاب وحی) کا مصنف - (۲) مذہب الہی کا قائل ؛ وحی و تنزیل کا قائل -

*Revenant, n.* : (فرانسیسی) وہ شخص جو قبر سے اٹھ کر آیا یا جلا وطنی سے واپس آئے -

**Revendication,** *n.* : (سفارت کی اصطلاح) باضابطہ دعویٰ ؛ باضابطہ دعویٰ کرکے حاصل کرنا ؛ استرداد (کھوئے ہوئے مقبوضات کا) -

**Revenge,** *v. t.* & *i.* : (۱) (*r.* onesef *for* offence, *on, upon, of,* offender) بدلا لینا ' انتقام لینا (مثلاً *Methinks I should r. me of my wrongs*) - (۲) (دیکھو معنی نمبر ایک revenge oneself = ( pass.) مثلاً *we should not seek to be revenged on one who has injured us*) - (۳) جیسا کیا گیا ہے ویسا ہی بطور معاوضہ کرنا ؛ بدلا لینا ؛ عوض لینا ؛ انتقام لینا ؛ بیر لینا (مثلاً *Her father was slain, & she revenged his death*) - (۴) (*r. offence on, upon, offender*) بدلا لینا ؛ انتقام لینا (مثلاً *When my Betters give me a kick I am apt to r. it with six upon my Footman*) - (۵) (کسی شخص کا) انتقام لینا (مثلاً *He immediately look up arms to r. his brother*) - (۶) ( abs. ) انتقام لینا (مثلاً *The Lord revengeth & is furious*) -

**Revenge,** *n.* : انتقام ؛ بدلہ ؛ عوض ؛ انتقامی فعل ؛ آرزوئے انتقام ؛ جذبۂ انتقام -

**revengeful,** *a.* : انتقام جو ؛ انتقام جویانہ -

**revengefully,** *adv.* : انتقام جویانہ -

**revengefulness,** *n.* : انتقام جوئی ؛ جذبۂ انتقام -

**Revenue,** *n.* : (۱) محاصل ؛ آمدنی ؛ مداخل - (۲) سلطنت کی سالانہ آمدنی ؛ مالیہ - (۳) محکمۂ مال -

*r. officer, r. cutter* : چنگی کا افسر -

*r. tax* : محصول جس کا مقصود صرف آمدنی ہو نہ کہ تجارت پر اثر ڈالنا -

**Reverberate,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) ( آواز کا ) صدا پیدا کرنا ؛ گونجنا - ( ۲ ) ( حرارت یا روشنی کا ) منعکس کرنا یا ہونا ' لوٹانا یا لوٹنا ' باز گشت ہونا یا کرنا - ( ۳ ) ( جذبے کا ) رد عمل ہونا - (۴)(شاذ) ( گیند وغیرہ کا ) ٹپہ کھا کر اُچھلنا ؛ اُچٹنا -

*reverberating furnace* or *kiln* : بھٹی جو اس لئے بنائی گئی ہو کہ اس شے پر حرارت لوٹائی جائے جس پر لوٹانی مقصود ہو ؛ منعکس بھٹی -

**reverberatory,** *a & n.* : گونجنے والا ؛ منعکس ہونے والا -

**reverberation,** *n.* : باز گشت ؛ گونج ؛ انعکاس ؛ رد عمل -

**reverberative, reverberant,** *aa.* : ( شعر ) گونجنے والا ؛ صدا دینے والا ؛ عکسی ؛ منعکس ہونے والا ؛ رد عمل کرنے والا -

**Reverberator,** *n,* : آلۂ انعکاس ؛ عکسی لیمپ -

**Revere,** *v. t.* : احترام کرنا ؛ ادب کرنا ؛ تعظیم کرنا ؛ تکریم کرنا -

**Reverence,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) تعظیم ؛ تکریم ؛ ادب ؛ بزرگی ؛ عظمت ؛ حرمت ؛ احترام - ( ۲ ) ( قدیم ) آداب ؛ رسم تعظیم - ( ۳ ) احترام کرنا ؛ تعظیم کرنا -

*your, his, r.* : ( قدیم ' عامیانہ ) وہ الفاظ جن سے پادریوں کو مخاطب کرتے ہیں -

*saving your r.* : ( نحش زبانی کی معافی چاھنے کا قدیم طرز ) معاف کیجئے ' گستاخی ہوئی -

**reverential,** *a.* : تعظیمی -

**reverentially,** *adv.* : ادب کے ساتھ ؛ احترام کے ساتھ -

**Reverend,** *a. & n.* : ( ۱ ) بزرگ ؛ معظم ؛ محترم ؛ مقدس ؛ متبرک - ( ۲ ) عیسائی پادریوں کا خطاب ( مخفف .Rev ) ( ۳ ) پادریوں کا - ( ۴ ) ( قدیم ) با ادب ؛ مودب ؛ با احترام -

*Most R.* : اسقف اعظم -

*Rev.* : معمولی پادری -

*Right R.* : اسقف -

*Very R.* : ڈین ( قسیس ) -

**Reverent,** *a.* : مودب ؛ با احترام ؛ مودبانہ ؛ بزرگوں کا ادب کرنے والا ؛ با ادب -

**reverently,** *adv.* : ادب سے -

**Reverie,** *n.* : (۱) محویت؛ خیالات میں غرق ہونا- (۲) اُدھیڑ بن ؛ خیالی پلاؤ- (۳) (قدیم) خیال باطل؛ شیخ چلی کے منصوبے -(۴) ( موسیقی ) کوئی بجانے کی چیز جو محویت پیدا کردے -

*Revers, n.* (pl. the same ) : کوٹ وغیرہ کا الٹا رخ جدھر استر ہوتا ھے ؛ الٹا ( کپڑے کا ) -

**Reverse,** *a.* : اُلٹا ؛ برعکس ؛ اوندھا ؛ مقلوب ؛ معکوس ؛ پشت کی طرف کا ؛ پیچھے کا ؛ عقبی -

*r. battery* or *fire* . عقبی گولہ باری (جو پشت کی طرف سے ہو)-

*r. flank* : (فوج کی صف کا) پرلا بازو جو گھومنے والے سرے سے دور ھوتا ھے-

**reversely,** *adv.* : اس کے برعکس؛ بالعکس؛ الٹی طرف سے -

**Reverse,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) الٹنا ؛ پلٹنا ؛ اوندھا کرنا ؛ اندر کے رخ کو باھر کرنا ؛ کایا پلٹ کردینا ؛ معاملہ برعکس کردینا ( ۲ ) منسوخ کردینا ؛ کالعدم کرنا - ( ۳ ) ( خصوصاً waltz رقص میں ) رقص کا رخ مخالف سمت میں بدل دینا-

*r. arms .* بندوقیں اس طرح پکڑنا کہ کندے اوپر رھیں

*r. engine* : انجن الٹا ( پیچھے کو ) چلانا -

**reversal,** *n.* : کایا پلٹ ؛ تنسیخ ؛ منسوخی ؛ رخ بدلنا ؛ الٹا ھونا -

**reversible,** *a.* : قابل منسوخی ؛ الٹنے والا ؛ رخ بدلنے والا -

**reversibility,** *n.* : اُلٹا جاسکنا ؛ رخ بدلا جا سکنا ؛ قابل منسوخی ہونا -

**Reverse,** *n.* : ( ۱ ) ضد ؛ عکس ؛ الٹا ؛ نقیض - ( ۲ ) سکے کی پشت یا دوسرا رخ - ( ۳ ) کتاب کا صفحہ جو بائیں ھاتھ کی طرف ہو ؛ بایاں صفحہ- ( ۴ ) الٹا رخ- ( ۵ ) مصیبت ؛ شکست-

*on the r.* : ( موٹر کار ) پیچھے چلاتے ہوئے -

*Reversi, n.* : ڈرافٹ کی قسم کا ایک کھیل جس میں ۳۲ گوٹیں ہوتی ھیں ' جن کا رنگ دونوں رخ پر مختلف ہوتا ھے -

**Reversion,** *n.* : ( ۱ ) جائداد کے حق ملکیت کا ایک معینہ میعاد ( خصوصاً موھوب لہ کی وفات کے بعد واھب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا ) ؛ حقیت ما بعد ؛ عود - ( ۲ ) ایسی جائداد کا حق وراثت - ( ۳ ) ایسی جائداد -

**reversioner,** *n.* : وارث عودی ؛ وارث مابعد -

**reversional,** *a.* : عودی ؛ مابعد کا -

**reversionary,** *a.* : عودی ؛ مابعد کا -

**reversionally,** *adv.* : حقیت مابعد کے ذریعے ؛ عود کرتے ہوے -

**Revert,** *v. i. & t. & n.* : ( ۱ ) ( شاذ ) لوٹنا- ( ۲ ) حق ملکیت کا ایک معینہ میعاد یا موھوب لہ کی وفات کے بعد واھب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا- (۳) پچھلی حالت کی طرف عود کرنا؛ پہلے کی طرح ہوجانا - ( ۴ ) دوبارہ وحشیانہ زندگی اختیار کرنا ؛ وحشیانہ زندگی کی طرف عود کرنا ( ۵ ) گفتگو میں یا خیال میں کسی موضوع کی طرف رجوع کرنا - ( ۶ ) نظر پھیرنا ؛ چلتے چلتے واپس ہونا - ( ۷ ) وہ شخص جو دوبارہ اپنے اصلی مذھب کی طرف رجوع کرے -

**reverter,** *n.* : = Revert معنی نمبر (۷) -

**Revertible,** *a.* : معاودت پذیر ؛ قابل عود ؛ ( جائداد ) جس کا حق ملکیت ایک معینہ مدت یا موھوب لہ کی وفات کے بعد واھب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرے -

**Revet,** *v. t.* : دیوار یا فصیل کے سامنے پشتیبان تعمیر کرنا -

**Revetment,** *n.* : پشتہ ؛ پشتیبان ؛ سہارے کی دیوار -

**Revictual,** *v. t.* : ( اشیاے خوردنی کا ) نیا ذخیرہ مہیا کرنا -

**Review,** *n.* : ( ۱ ) ( قانون ) نظر ثانی ؛ مکرر تحقیقات ؛ مکرر تنقیح - (۲) فوجی عرض ؛ معائینہ افواج ؛ فوج یا جہاز کے بیڑے کا ریویو - (۳) گزرے ہوے واقعات کا تبصرہ - ( ۴ ) تبصرہ ؛ تنقید - ( ۵ ) رسالہ ؛ مجلہ - ( ۶ ) دوبارہ نظر -

*court of r.* : عدالت اپیل -

*pass in r* : امتحان کرنا یا جانچا جا نا -

*r. order* : فوجی معائنہ کے وقت لباس وغیرہ اور دیگر انتظامات-

**Review,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) دوبارہ دیکھنا - ( ۲ ) نظر ثانی کرنا ؛ مکرر غورکرنا ؛ دوبارہ تحقیقات یا تنقیح کرنا - (۳) معائینہ کرنا ؛ نظر ڈالنا - ( ۴ ) ( فوج کا ) معائینہ کرنا ؛ عرض لینا - ( ۵ ) ( کتاب وغیرہ پر ) تبصرہ کرنا ؛ تنقید کرنا -

**reviewer,** *n.* : تنقید نگار ؛ تبصرہ نگار -

**reviewable,** *a.* : قابل تنقیح مکرر ؛ قابل نظر ثانی ؛ لائق تبصرہ -

**reviewal,** *n.* : نظر ثانی ؛ تنقیح مکرر -

**Revile,** *v. t. & i.* . (۱) برا بھلا کہنا ؛ گالیاں دینا ؛ سخت

سست کہنا - (۲) گالیاں بکنا ؛ بد زبانی کرنا -

**reviler**, *n.* : گالیاں دینے والا وغیرہ -

**reviling**, *n.* : بد زبانی ؛ گالیاں دینا یا بکنا -

**revilingly**, *adv.* : بد زبانی کرتے ہوے -

**Revise**, *v. t. & n.* : (۱) نظرثانی کرنا ؛ تصحیح کرنا ؛ دوبارہ جانچ کرنا ؛ مکرر تنقیح کرنا ؛ مکرر غور کرنا ؛ ملاحظۂ ثانی کرنا - (۲) (شاذ) نظر ثانی ؛ تنقیح مکرر - (۳) (شاذ) نظر ثانی کیا ہوا فرمہ - (۴) (طباعت) تصحیح کے بعد چھپا ہوا پروف -

**revisable**, *a.* : قابل نظر ثانی ؛ لایق تنقیح ؛ لایق اصلاح -

**revisory, revisional**, *aa.* : متعلق نظر ثانی ؛ تصحیح کا -

**revision, rivisal**, *nn.* : ملاحظۂ ثانی ؛ نظر ثانی ؛ تنقیح مکرر -

**reviser**, *n.* : نظر ثانی کرنے والا ؛ تنقیح کنندہ -

**Revisit**, *v. t. & n.* : (۱) دوبارہ ملنا ؛ ملاقات کرنا ؛ پھر زیارت کرنا یا سیر کو جانا - (۲) ایسی ملاقات ؛ زیارت یا سیر -

**Revitalize**, *v. t.*: دوبارہ جان ڈالنا ؛ تازہ قوت بخشنا -

**Revival**, *n.* : (۱) تجدید ؛ احیا ؛ تازہ کرنا یا ہونا ؛ دوبارہ رواج دینا یا رواج پانا - (۲) مذہبی جوش یا عقیدت کا احیا ؛ احیاے مذہب کی تحریک - (۳) ہوش میں لانا ؛ زندہ کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ تقویت ؛ بحالی ؛ ہوش آنا ؛ زندہ ہونا ؛ جان پڑنا ؛ از سر نو زندگی -

*r. of architecture*: انیسویں صدی میں گوتھی طرز تعمیر کا احیا -

*r. of learning, letters* : نشاۃ ثانیہ میں احیاء علوم -

**revivalism**, *n.*: احیاے مذہب کی تحریک ؛ احیاے مذہب کا اصول -

**revivalist**, *n.* : حامئی احیاے مذہب -

**Revive**, *v. i. & t.* : (۱) ہوش میں لانا ؛ زندہ کرنا ؛ جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ تقویت دینا ؛ قوت پہنچانا ؛ سنبھالنا - (۲) پھر سے رواج دینا ؛ تازہ کرنا ؛ احیا کرنا ؛ تجدید کرنا - (۳) بحال ہونا ؛ ہوش میں آنا ؛ پنپنا ؛ سنبھلنا ؛ قوت حاصل کرنا ؛ زندہ ہونا ؛ جی اٹھنا ؛ جان پڑجانا - (۴) پھر سے رواج پانا ؛ تازہ ہونا ؛ احیا ہونا ؛ تجدید ہونا - (۵) (کیمیا) (دھات خصوصاً پارے کو اصلی حالت پر لانا -

**revivable**, *a.*: قابل احیا ؛ قابل تجدید -

**Reviver**, *n.* : (۱) احیا کرنے والا وغیرہ - (۲) (عامیانہ) مفرح مشروب ؛ شراب وغیرہ جس سے طبیعت چاق ہوجاے ؛ تازگی بخش مشروب - (۳) وہ مرکب جس سے اڑا ہوا رنگ تازہ ہوجاے -

**Revivify**, *v.t.* : (۱) بحال کرنا ؛ دوبارہ جان ڈالنا ؛ تقویت دینا ؛ ابھارنا ؛ تازگی پیدا کرنا ؛ نئی روح پھونکنا - (۲) (کیمیا) اصلی صورت پر لانا (دھات خصوصاً پارے کو) -

**revivification**, *n.*: (۱) بحالی ؛ تقویت ؛ ابھارنا یا ابھرنا ؛ تازگی بخشنا یا حاصل کرنا ؛ نئی روح پھونکنا ؛ نئی زندگی بخشنا یا پانا - (۲) پارے کو اصلی صورت پر لانا یا اس کا اصلی صورت پر آنا -

**Reviviscence**, *n.*: زندہ ہونا ؛ جان پڑنا ؛ توت پانا ؛ سنبھلنا ؛ بحالی ؛ تازگی -

**reviviscent**, *a.*: دوبارہ زندگی پانے والا ؛ قوت حاصل کرنے والا -

**Revivor**, *n.* : ایک فریق کی وفات کے بعد مقدمہ کی کارروائی کو دوبارہ چھیڑنا -

**Revoke**, *v.t. & i. & n.*: (۱) فسخ کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ تنسیخ یا رد کرنا ؛ مسترد کرنا ؛ کالعدم کرنا - (۲) (تاش میں) رنگ کا پتا ہونے کے باوجود نہ چلنا ؛ رنگ ہونے کے باوجود بد رنگی (کرنا) - (۳) (شاذ) تنسیخ ؛ منسوخی -

**revocable**, *a.* : لائق تنسیخ ؛ قابل منسوخی -

**revocatory**, *a.* : تنسیخی -

**revocation**, *n.* : منسوخی ؛ تنسیخ ؛ فسخ ؛ استرداد -

**Revolt**, *v. i. & t. & n.* : (۱) اطاعت سے روگردانی کرنا ؛ باغی ہونا ؛ بغاوت کرنا ؛ غدر مچانا ؛ برگشتہ ہونا ؛ منحرف ہونا - (۲) طبیعت کو نفرت ہونا ؛ تنفر پیدا ہونا ؛ بیزار ہونا - (۳) کراہت کرنا ؛ گھن آنا ؛ متلی ہونا - (۴) بغاوت ؛ سرکشی ؛ انحراف - (۵) گھن ؛ کراہت ؛ بیزاری ؛ تنفر -

**revolting**, *a.* : مکروہ ؛ نفرت انگیز ؛ گھناؤنا -

**revoltingly**, *adv.* : نفرت انگیز طریقے سے ؛ مکروہ طریقے سے -

**Revolute**, *a.* : (نباتیات) جس کے کنارے پیچھے کو مڑے ہوں ؛ پشت نورد -

**Revolute**, *v. i.* : (عامیانہ) انقلاب کرنا ؛ انقلاب برپا کرنا -

**Revolution**, *n.* : (۱) گردش ؛ چکر ؛ محوری گردش ؛ دوری حرکت ؛ گردش سالانہ - (۲) زمانۂ گردش ؛ زمانۂ حرکت - (۳) انقلاب ؛ شدید تغیر ؛ کایا پلٹ - (۴) انقلاب سلطنت ؛ سیاسی انقلاب -

*the R.* : سنہ ۱۶۸۸ ع کا انقلاب جس میں خاندان استوارٹ سلطنت سے بے دخل کردیا گیا تھا -

*French R.*: سنہ ۱۷۸۹ ع کا فرانسیسی انقلاب ؛ انقلاب فرانس -

*American R.* : سنہ ۱۷۷۵ ع کا انقلاب جس نے امریکہ میں انگریزی حکومت کا خاتمہ کردیا -

**revolutionize**, *v. t.* : انقلاب برپا کردینا ؛ کایا پلٹ کردینا ؛ بالکل بدل دینا -

**revolutionism**, *n.* : انقلاب پسندی ؛ انقلابیت -

**revolutionist**, *n.* : انقلاب پسند ؛ حامیء انقلاب ؛ انقلابی -

**Revolutionary**, *a & n.* : (۱) محرک انقلاب ؛ حامیء انقلاب ؛ انقلاب پسند ؛ انقلابی - (۲) انقلاب انگیز ؛ جس میں کایا پلٹ ہوجاے ؛ شدید تغیرات سے پر - (۳) (شاذ) گردشی ؛ گردش یا چکر کا ؛ گردش محوری کا ؛ حرکت دوری کا -

**Revolve**, *v. t. & i.* : (۱) گھمانا ؛ گردش دینا ؛ گھوم جانا ؛ گھومنا ؛ پھرنا ؛ گردش کرنا ؛ چکر لگانا ؛ طواف کرنا ؛ دورہ کرنا - (۲) (کسی مسئلہ وغیرہ پر) غور کرنا ؛ سوچنا -

*r. problem, fact, in the mind*: کسی مسئلے یا بات پر غور کرنا -

**Revolver**, *n.* : ریوالور ؛ کئی فیر کا پستول -

*policy of the big r.*: تخویفی پالیسی (ممالک غیر کو انتقامی محصول سے دھمکانے کی) -

**Revue**, *n.* : ریو ؛ نقل ؛ ایک تماشا جس میں غیر مسلسل مناظر دکھاتے ہیں اور موجودہ واقعات کا مضحکہ ہوتا ہے -

**Revulsion**, *n.* : (۱) ایک عضو کے ازالۂ مرض کے لئے دوسرے عضو پر اثر ڈالنا ؛ اپاز - (۲) کھنچنا یا کھنچ جانا - (۳) احساس یا جذبات کا شدید فوری تغیر ؛ مذاق ؛ حالت وغیرہ کا فوری تغیر ؛ پلٹا ؛ انقلاب -

**Revulsive**, *a. & n.*: (طب) اپاز کا ؛ اپاز پیدا کرنے والی (دوا) -

**Reward**, *n. & v. t.* : (۱) انعام ؛ صلہ ؛ اجر - (۲) بدلہ ؛ جزا ؛ عوض ؛ سزا ؛ پاداش ؛ مکافات ؛ پھل - (۳) مجرم کا پتہ بتانے یا گم شدہ چیز تلاش کرنے کا انعام - (۴) انعام دینا ؛ معاوضہ دینا ؛ جزادینا ؛ سزا دینا ؛ پاداش دینا -

**rewardless**, *a.* : بے اجر ؛ بے سزا -

**Rewin**, *v. t.* : دوبارہ حاصل کرنا ؛ پانا ؛ دوبارہ قبضہ پانا -

**Reword**, *v. t.* : دوسرے الفاظ میں بیان کرنا یا دہرانا -

**Rewrite**, *v. t.* : دوبارہ لکھنا ؛ نقل کرنا ؛ (کتاب وغیرہ) دوبارہ مرتب کرنا ؛ نظر ثانی کرنا ؛ حک و اصلاح کرنا -

*Rex*, *n.*: فرماں روا ؛ بادشاہ وقت ( مخفف .R ) -

**Reynard**, *n.*: بی لومڑی ؛ لومڑی -

**Rhabdomancy**, *n.*: تفاول بالعصا ؛ چھڑی کی فال ؛ جادو کی چھڑی کے ذریعے یہ معلوم کرنا کہ فلاں زمین کے نیچے پانی یا دھات ہے -

**Rhadamanthus**, *n.*: بے لوث اور سخت گیر جج ( یونانی دیو مالا میں عالم اسفل کے ایک جج کا نام ) -

**Rhadamanthine**, *a.*: بے لوث اور سخت گیرانہ -

**Rhaetian**, *a.* & *n.*: (۱) ( R. Alps ) کوہ آلپس کے اُس حصے کا نام جو Engadine میں واقع ہے - (۲) (Rhaeto-Romanic = ) سوئستان اور ٹرول کی رومانی بولیوں میں سے کوئی بولی -

**Rhaetic**, *a.* & *n.*: ( زمین کے وہ طبقے ) جو lias اور trias کے درمیان واقع ہیں -

**Rhaeto-Romanic, -ance**, *aa.* & *nn.*: جنوبی مشرقی سوئستان اور ٹرول کی رومانی بولیوں میں سے کوئی بولی -

**Rhapsode**, *n.*: قدیم یونانی بھاٹ یا کتھا سنانے والا ؛ رزمیہ نظم پڑھنے والا ؛ رجز خواں -

**Rhapsodize**, *v. t.* & *i.*: (۱) رزمیہ نظم یا رجز پڑھنا ؛ رزمیہ نظم کی طرح جوش و خروش سے پڑھنا - (۲) رجز کے انداز میں گفتگو کرنا ؛ نہایت جوش و خروش سے گفتگو کرنا - (۳) رزمیہ نظم یا رجز لکھنا -

**rhapsodist**, *n.*: رزمیہ نگار ؛ رجز گو ؛ رجز خواں -

**Rhapsody**, *n.*: (۱) ( قدیم یونان ) رزمیہ نظم یا اُس کا حصہ جو ایک بار میں پڑھا جا سکے ؛ رجز - (۲) نہایت پرجوش تقریر، نظم یا عبارت - (۳) موسیقی کی بے قاعدہ جوش بھری چیز -

**rhapsodical**, *a.*: بے قاعدہ اور پرجوش ؛ جوش بھری -

**rhapsodically**, *adv.*: بے قاعدہ جوش و خروش سے -

**rhapsodic**, *a.*: رزمیہ ؛ رجزیہ ؛ پر جوش ؛ جوش بھری -

**Rhatany** *n.*: (۱) جنوبی امریکہ کا ایک جھاڑی دار پودا - (۲) اس کی جڑ کا ست -

**Rhea**, *n.*: جنوبی امریکہ کا ایک شتر مرغ جس کے پاؤں میں تین تین انگلیاں ہوتی ہیں -

**Rhemish**, *a.*: شہر رھیمس کا ؛ رھیمی -

*R. Bible, Testament, version, translation*: وہ اِنجیل جس کا ترجمہ رھیمس کے انگریزی حلقے کے کیتھولک عیسائیوں نے سنہ ۱۵۸۲ ع میں کیا -

**Rhenish**, *a.* & *n.*: رھائینی ؛ متعلق بہ دریاے رھائن یا علاقۂ رھائن - (۲) علاقۂ رھائن کی شراب -

**Rheo-, reo-**: سابقہ بمعنی برقی رو -

*rheometer*: رو پیما -

*rheostat*: وہ آلہ جس سے برقی رو کی قوت یکساں رکھی جاتی ہے -

*rheoscope*: رو نما -

*rheotome*: رو روک ؛ قاطع رو -

**Rhetor**, *n.*: (۱) قدیم یونان یا روما کا معلم خطابت - (۲) ( شاذ ) خطیب ؛ لسان آدمی -

**Rhetoric**, *n.*: (۱) فن خطابت کا رسالہ - (۲) فن خطابت - (۳) خطیبانہ زبان یا طرز ادا ؛ لسانی ؛ مبالغہ آمیز تقریر یا تحریر - (۴) ( نظر یا فعل کا ) موثر ہونا ؛ تاثیر -

**Rhetorical**, *a.*: (۱) خطیبانہ ؛ لسانی کا ؛ زور شور کا ؛ مبالغہ آمیز - (۲) فن خطابت کا - (۳) خطیب صفت ؛ لسان -

*r. question*: خطیبانہ سوال ( جس سے استفہام نہیں بلکہ تاکید مقصود ہو ) -

**rhetorically**, *adv.*: خطیبانہ ؛ خطابت کے انداز میں -

**Rhetorician**, *n.*: (۱) Rhetor = - (۲) خطیب ؛ خطیبانہ انداز میں تقریر کرنے والا یا لکھنے والا ؛ فن خطابت کا ماھر -

**Rheum**, *n.*: (۱) رطوبت جو غشاے مخاطی سے خارج ہو، مثلاً آنسو، لعاب دھن، آنو - (۲) نزلہ - (۳) ( جمع ) وجع مفاصل ؛ جوڑوں کا درد -

**Rheumatic**, *a.* & *n.*: (۱) مریض وجع مفاصل ؛ گٹھیا کا مریض - (۲) متعلق یا منسوب بہ وجع مفاصل - (۳) ( جمع ) وجع مفاصل ؛ گٹھیا -

*r. fever*: ایسا بخار جس میں جوڑوں میں ورم اور درد ہوتا ہے -

**rheumatically**, *adv.*: گٹھیا کے بیمار کی طرح -

**rheumaticky**, *a.*: ( روز مرہ ) گٹھیا میں مبتلا -

**rheumatoid**, *a.*: وجع مفاصل سے مشابہ -

**Rheumatism**, ( Vulg. ) **-tiz**, *n.*: وجع مفاصل ؛ گٹھیا -

**Rheumy**, *a.*: (۱) ( قدیم ) جس میں رطوبت ہو ؛ پر رطوبت - (۲) نم ؛ مرطوب ؛ سرد ( ہوا ) -

**Rhinal**, *a.*: متعلق بہ بینی ؛ ناک کا ؛ نتھنے کا -

**Rhine**, *n.*: ( جنوبی مغربی مقامی بولی ) چوڑا کھلا گڑھا -

**Rhine**, *n.*: رھائن ؛ جرمنی کا مشہور دریا -

*R.-wine*: رھائن کے علاقے کی شراب -

*Rhinestone*: (۱) ایک طرح کا چٹانی بلورہ - (۲) نقلی ہیرا -

**Rhino**, *n.*: ( عامیانہ ) روپیہ ؛ روپیہ پیسہ -

**Rhino-**: سابقہ یونانی لفظ *rhinos* سے ماخوذ بمعنی ناک -

*rhinopharyngeal*: ناک اور حلق کا -

*rhinoplastic*: مصنوعی ناک لگانے کے متعلق -

*rhinoplasty*: وہ عمل جراحی جس سے مصنوعی ناک لگائی جاتی ہے -

*rhinoscope, -scopy, -scopic*: دیکھو scope -

**Rhinoceros**, *n.*: گینڈا ؛ کرگدن -

**rhinocerotic**, *a.*: گینڈے جیسا -

**Rhizo-**: سابقہ یونانی لفظ *rhiza* سے ماخوذ بمعنی جڑ کی ترکیبی صورت -

*rhizocarp*: بیخ ثمر، پودا جس کا تنہ سوکھ جاتا ہے مگر جڑیں رہتی ہیں -

**Rhizome**, *n.*: زمین ساق ؛ پودے کا تنہ جو جڑ کی شکل کا ہو -

**Rhodes scholar**, *n.*: آکسفورڈ کا وہ طالب علم جو Cecil Rhodes کے قائم کئے ہوئے وظیفوں میں سے وظیفہ پاتا ہے ( اس کے لئے کسی برطانوی نو آبادی یا امریکہ کا باشندہ ہونے کی شرط ہے ) -

**Rhodian**, *a.* & *n.*: جزیرۂ رھوڈس کا ( باشندہ ) -

**Rhodium**, *n.*: (۱) ( نیز *r.-wood* ) جزیرۂ کناری کی ایک خوشبو دار لکڑی - (۲) rosewood = -

**Rhodium**, *n.*: پلاٹینم کی قسم کی ایک دھات ؛ رھوڈیم -

*r. pen*: فولادکی زبان قلم جس کی نوک رھوڈیم دھات کی ہوتی ہے -

**rhodic**, *a.*: ( کیمیا ) رھوڈک ؛ جس میں رھوڈیم ہو -

**rhodous**, *a.*: ( کیمیا ) رھوڈس ؛ جس میں رھوڈیم کی کثرت ہو -

**Rhodo-**: ( سابقہ بمعنی ) گلاب کا ( یونانی لفظ *rhodon* کے معنی گلاب کے ہیں ) -

*rhodospermous* : گلاب تخمک -

**Rhododendron**, *n.* : ایک قسم کی سدا بہار جھاڑی جس کے پھول بڑے ہوتے ہیں -

**Rhomb**, *n.* : (۱) (ہندسہ) شکل معین- (۲) لوز یا کوئی اور معین شکل کی چیز - (۳) شش پہلو بلورہ جس کا ہر پہلو معین شکل کا ہو ؛ شش پہلو معین بلورہ -

**rhombic**, *a.*: معین -

**rhombo-** : جز و ترکیبی -

**Rhombohedron**, *n.* (pl. -ra, -rons) : شش پہلو بلورہ جس کا ہر پہلو معین شکل کا ہو ؛ شش پہلو معین بلورہ -

**rhombohedral**, *a.* : شش پہلو معین شکل کا -

**Rhomboid**, *a.& n.*: -r.muscule = (۱) معین نما؛ شکل معین نما- (۲)

*r. muscle* : کندھے اور ریڑھ کی ہڈیوں کو ملانے والا پٹھا -

**Rhomboidal**, *a.* : مشابہ بہ معین ؛ معین نما -

**rhomboidally**, *adv.* : معین نمائی سے ؛ بہ شکل معین -

**Rhombus**, *n.* ( pl. -i, -uses ) : (۱) ( ہندسہ ) معین ؛ شکل معین - (۲) چپٹی مچھلی کی ایک قسم -

**Rhotacism**, *n.*: ( ۱ ) حرف " r " کا کرخت تلفظ - ( ۲ ) دوسرے حروف کی آوازوں کا تلفظ حرف " r " کی طرح -

**Rhotacize**, *v. i.*: ( ۱ ) حرف " r " کا کرخت تلفظ کرنا - ( ۲ ) دوسرے حروف کا تلفظ " r " کی طرح کرنا -

**Rhubarb**, *n.* : ریوند چینی -

**rhubarby**, *a.* : ریوند جیسی -

**Rhumb**, *n.* : (۱) وہ خط جو طول البلد کے خطوط کو ایک ہی زاویے پر قطع کرتا ہو - (۲) (جہازکی راہ کا) خط راست - (۳) (ریاضی) دائرۂ سمت نما -

**Rhyme, rime**, *n.* : ( ۱ ) قافیہ - ( ۲ ) ( مقفیٰ ) نظم - ( ۳ ) قافیہ بندی ؛ قافیہ پیمائی -

*double* or *female* or *feminine r.*: دیکھو feminine کے ذیل میں

*r. royal* : دس دس بولوں کے سات مصرعوں کا بند -

*single* or *male* or *masculine r.* : دیکھو masculine کے ذیل میں -

*without r. or reason* : ( ۱ ) خواہ مخواہ کا؛ اٹکل پچو- ( ۲ ) خواہ مخواہ ؛ اٹکل پچو -

**rhymeless**, *a.* : ( ۱ ) بے قافیہ ؛ جس کا کوئی قافیہ نہ ہو ؛ جس میں قافیہ نہ ہو - ( ۲ ) غیر مقفیٰ -

**rhymelessness**, *n.* : بے قافیہ ہونا -

**Rhyme, rime**, *v. i. & t.* : ( ۱ ) قافیہ پیمائی کرنا؛ نظم لکھنا ؛ شعر کہنا - ( ۲ ) منظوم کرنا ؛ نظم کرنا ( قصے وغیرہ کو ) - ( ۳ ) شاعری میں وقت ضایع کرنا - ( ۴ ) مقفیٰ ہونا - ( ۵ ) قافیہ باندھنا ( ایک لفظ کو دوسرے لفظ کا ) ؛ قافیہ تلاش کرنا -

**rhymester, rhymer**, *nn.* : ناظم ؛ شاعر ؛ قافیہ پیما ؛ شعر گو ؛ ادنی شاعر -

*rhyming-dictionary* : لغت قوافی ؛ لغت جس میں الفاظ کی ترتیب آخری حروف کے لحاظ سے ہوتی ہے -

**rhymist**, *n.* : قافیہ داں ؛ قافیہ پیما -

**Rhythm**, *n.* : وزن ؛ موزونی ؛ روانی - ( ۲ ) ( موسیقی ) سروں کی ترتیب تال کے لحاظ سے ؛ روانی ؛ ترنم - ( ۳ ) ( آرٹ ) تناسب - ( ۴ ) ( طبیعیات ' عضویات یا عام معنوں میں ) قدرتی اعمال ' واقعات وغیرہ کا با قاعدہ تواتر -

**rhythmic(al)**, *aa.* : موزوں ؛ رواں ؛ متناسب -

**rhythmically**, *adv.* : موزونیت سے؛ روانی سے؛ تناسب سے -

**rhythmless**, *a.* : غیر موزوں ؛ غیر متناسب -

**rhythmist**, *n.* : موزوں طبع ؛ تناسب پسند ؛ موزونی یا تناسب میں خاص سلیقہ رکھنے والا -

**Riant**, *a.* :- شگفتہ ( آنکھیں وغیرہ ) ؛ متبسم؛ تبسم کناں؛ ہنستی ہوئی -

**Rib**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) پسلی - ( ۲ ) ( مزاحاً ) بیوی ؛ زوجہ؛ جورو - ( ۳ ) ( پتی کی ) نس یارگ - ( ۴ ) ( پر کی ) ڈنڈی - ( ۵ ) پہاڑ کا آگے نکلا ہوا حصہ - ( ۶ ) ( کان میں ) زمین کی پرتوں کے بیچ میں دراڑ جس میں دھات ہوتی ہے - (۷) نالیوں کے بیچ میں ابھرا ہوا حصہ - ( ۸ ) ریت کی تہ - ( ۹ ) ( سوزن کاری ) ابھری ہوئی لکیر - ( ۱۰ ) ( جہاز ) خم دار لکڑی یا لوہے کا شہتیر جس میں تختے جڑے ہوتے ہیں - ( ۱۱ ) محراب دار چھت کی ذات- ( ۱۲ ) = groin - (۱۳) پل کے گرڈر - ( ۱۴ ) چھتری کی تیلی - ( ۱۵ ) تیلی ' ذات ' گرڈر وغیرہ لگانا یا ان کا کام دینا - ( ۱۶ ) ابھری ہوئی لکیریں ڈالنا- ( ۱۷ ) اس طرح ہل چلانا کہ نالیوں کے بیچ میں ابھری ہوئی زمین چھوٹی رہے -

*false* or *asternal r.* :- وہ پسلی جو سینے کی ہڈی سے جدا ہو -

*r.-grass, -wort* : پتلے پتوں کا کیلا -

*smite under fifth r.* : ( انجیل ) خنجر بھونک دینا -

*true* or *sternal r.* : وہ پسلی جو سینے کی ہڈی سے ملی ہو -

**ribless**, *a.* : بے تیلی کا ؛ بے گرڈر کا ؛ بے نس کا وغیرہ -

**ribbing**, *n.* : تیلیاں چھتری کی -

**Ribald**, *n. & a.* : ( ۱ ) پھکڑ' فحش بکنے والا ؛ گندہ دھن؛ مقدس چیزوں کو برا بھلا کہنے والا؛ بے ادب- (۲) (صفت) پھکڑ ؛ فحش -

**ribaldry**, *n.* : پھکڑ ؛ فحش ؛ گندہ دھنی ؛ مقدس چیزوں کو برا بھلا کہنا ؛ بے ادبی -

**Riband**, *n.*, **ribanded**, *a.* : = ribbon(ed)

**Ribband**, *n.*:- لکڑی کی پٹیاں جو جہاز میں استعمال کی جاتی ہیں -

**Ribbon**, *n.* : ( ۱ ) فیتہ ؛ کور - ( ۲ ) وہ فیتہ جو کسی اعزازی طبقے یا کلب وغیرہ کے نشان رکنیت کے طور پر لگاتے ہیں- (۳) دھجی؛ پتلی لمبی پٹی - (۴) ( جمع ) باگیں ' راسیں ( گھوڑے کی ) - .

*blue r.* : دیکھو Blue -

*r-fish* : ایک قسم کی پتلی ' لمبی ' چپٹی مچھلی -

*r.-grass* : ایک گھاس جس کی پتی پتلی سی ہوتی ہے -

*r.-man* : R. Society کا رکن -

*R. Society* : آئرستان کی کیتھولک جماعت کی خفیہ انجمن جو انیسویں صدی میں قائم ہوئی تھی -

**(-)ribboned**, *a.* : فیتہ دار -

**Ribbonism**, *n.* : R. Society کے اصول -

**Ribes**, *n.* : مقفی یا داکھ کا پودا -

**Ribston pippin**, *n.* : ایک قسم کا سیب

**Ricardian**, *a. & n.* : (۱) عالم معاشیات رکارڈو کا ( پیرو ) (۲) رکارڈو کے اصول کے مطابق -

**Rice**, *n.* : چاول -

*r.-bird* : جاوے کی کلچشک خانگی ؛ جاوا چڑی -

*r.-milk* : کھیر -

*r.-paper* : ایک قسم کا کاغذ جو جزیرۂ فار موسا کے ایک پودے سے بنایا جاتا ھے اور چینی نقاشی میں استعمال ھوتا ھے۔

**Rich,** *a.* : (۱) دولت مند ؛ مال دار ؛ امیر ؛ متمول ؛ تونگر - (۲) زر خیز ؛ سیر حاصل - (۳) قیمتی ؛ بیش قیمت - (۴) شان دار ؛ عالی شان (عمارت وغیرہ) ؛ پر تکلف (دعوت) : فاخرہ ؛ زرق برق ؛ بھاری (لباس) - (۵) مرغن ؛ چرب (غذا) - (۶) (رنگ ؛ آواز ؛ خوشبو) گہری اور لطیف - (۷) وافر ؛ کثیر - (۸) دلچسپ ؛ پر تکلف ؛ مزےدار(واقعات)- (شاذ) دولت مند کرنا یا ھونا -

**richen,** *v.i.* & *t.*: (شاذ) دولت مند کرنا یا ھونا -

**richness,** *n.* : دولت مندی ؛ زرخیزی ؛ مرغن ھونا ؛ تیزی ؛ گہرائی اور لطافت ؛ دلچسپی -

**Richard,** : اشخاص کا نام -

*R. Roe* : ایک مثالی نام جو ان لوگوں کے لیے آتا ھے جو بے دخلی کے مقدمے میں مدعیٰ علیہ ھوں -

*Poor R.'s sayings* : Benjamin Franklin وہ اقوال جو نے اپنے سال نامے میں Richard کے فرضی نام سے شائع کیے تھے -

*R.'s himself again* : اب جان میں جان آئی ؛ اب طبیعت ٹھیک ھوئی -

**Riches,** *n.* (usu. as pl.) : مال‌ودولت ؛ مال و زر ؛ مال و متاع ؛ دھن دولت ؛ تمول ؛ دولت مندی -

**Richly,** *adv.* : (۱) صفت کے معنوں میں ؛ متعلق فعل - (۲) پوری طور سے ؛ اچھی طرح -

**Rick,** *n.* &*v.t.* : (گھاس ؛ غلے وغیرہ کا) انبار ؛ ڈھیر ؛ تودہ ؛ اٹالا -

*r.-barton* : انبار خانہ -

*r.-cloth* : کپڑا جو گھاس وغیرہ کے انبار پر ڈال دیتے ھیں -

*r.-stand* : لکڑی یا پتھر کے کرسی دار چھوٹے کھمبے جن سے گھاس وغیرہ کے انبار زمین سے اٹھائے جاتے ھیں -

*r.-yard* : انبار خانہ -

**Rick** : wrick دیکھو -

**Rickets,** *n.* (as sing. or pl.) : سوکھے کی بیماری جو بچوں کو ھو جاتی ھے -

**Rickety,** *a.* : (۱) سوکھے کا بیمار ؛ سوکھے کا ؛ سوکھے کا سا - (۲) کم زور ؛ جس کی چولیں ڈھیلی ھوں ؛ ھلتا ھوا ؛ چرخہ -

**ricketiness,** *n.* : چولیں ڈھیلی ھونا ؛ کم زور ھونا ؛ چرخہ ھونا -

**Ricksha (w),** : jinricksha دیکھو -

**Ricoc[illegible],** *n.*&*v.i.* & *t.* : (۱) توپ کے گولے یا بندوق کی گولی کا پانی یا زمین پر چھچلتا ھوا پڑنا ؛ چوٹ جو اس کے بعد پڑے - (۲) گولے یا گولی کا چھچلتے ھوئے نکل جانا -

**Rictu[illegible],** *n.* : (۱) انسان یا جانور کے منھ کی چوڑائی ۔ منھ کھولنے کے بعد) ؛ پرند کی چونچ کی چوڑائی - (۲) (نباتیات) دھن گل ؛ دھن -

*v.t.* ([illegible]t *ridded, rid*; p.p. *rid* rarely *ridded*) : (۱) پیچھا چھڑانا ؛ چھٹکارا دینا ؛ خلاصی دینا ؛ نجات دینا (۲) (قدیم) استیصال کرنا ؛ دور کرنا (دبا کر) -

*get r. of* : چھٹکارا پانا ؛ نجات پانا -

**riddance,** *n.* : چھٹکارا ؛ نجات ؛ خلاصی -

*a good r.* : کلمۂ انبساط جو کسی ضرر رساں یا ناخوش گوار چیز یا کام سے نجات ملنے پر کہا جاتا ھے -

*person &c. is a good r.* : اگر وہ چلا جائے تو بہتر ھے -

**Rid (d) el,** *n.* : (کلیسا) قربان گاہ کا پردہ ؛

**Ridden** : Ride دیکھو -

**Riddle,** *n.* & *v.t.* & *i.*: (۱) معما ؛ چیستان ؛ پہیلی - (۲) پیچیدہ یا پر اسرار بات ؛ راز- (۲) معمے میں باتیں کرنا ؛ مبہم گفتگو کرنا؛ پہیلیاں بجھوانا - (۳) معما حل کرنا ؛ پہیلی بوجھنا -

**riddlingly,** *adv.* : معموں کی طرح ؛ گول گول ؛ مبہم -

**Riddle,** *n.* & *v.t.* : (۱) موٹی چھلنی - (۲) آل پن کا تختہ جس سے تار سیدھے کیے جائیں - (۳) چھلنی میں چھاننا - (۴) تنقیح کرنا؛ چھان بین کرنا-(۵) (بندوق کی گولیوں سے) چھلنی کر دینا- (۶) سوالات کی بھر مار کرنا - (۷) تردید میں کثرت سے دلائل پیش کرنا ؛ اعتراضات کی بوچھار کرنا -

**Ride,** *v. i.* & *t.* (*rode*, archaic *rid*; *ridden*, archaic *rid*) & *n.*: (۱) سواری کرنا؛سوار ھونا؛چڑھنا؛جانا (گھوڑے؛ بائسکل ٹرین؛ وغیرہ پر ) - (۲) (سورج وغیرہ کا) تیرتے ھوئے نظر آنا - (۳) (ان چیزوں کا جو عموماً ھموار ھوتی ھیں ) آگے نکلا ھونا - (۴) سوار ھونا ؛ سر پر سوار ھونا ؛ سینے پر سوار ھونا؛ مسلط ھونا؛ سختی سے حکومت کرنا - (۵) سوار ھو کر نکلنا (میدان وغیرہ سے ) - (۶) سوار کرنا ؛ چڑھانا ؛ سواری دینا - (۷) (زمین کا سواری کے لئے ) اچھا ؛ برا ؛ سخت ؛ نرم وغیرہ ھونا - (۸) (ٹرام وغیرہ کا ) ایک چکر ؛ ایک بار کی سواری - (۹) گھوڑے کی سواری کی سڑک - (۱۰) پبلک سواری ( یعنی بس؛ ٹرین وغیرہ ) میں مسافرت - (۱۱) رنگروٹ سواروں کا دستہ -

*bone rides* : ھڈی کے ٹکڑے ایک دوسرے پر چڑھ گئے ھیں -

*priest &c.-ridden* : جو پروھت کے اشاروں پر چلے ؛ ملا زدہ -

*r. a ford* : دریا کے پایاب حصے سے گھوڑے پر گزرنا -

*r. and tie* : دو یا زیادہ آدمیوں کا ایک ھی گھوڑے پر اس طرح سفر کرنا کہ ایک گھوڑے پر آگے جاکر گھوڑا دوسرے کے لیے باندھ دیتا ھے -

*r. at anchor* : لنگر انداز ھونا-

*r. for a fall* : (۱) سوار ھوکر بےتحاشا دوڑانا - (۲)حد سے زیادہ دلیری سے کام کرنا -

*r.* one *down* : (۱) گھوڑا دوڑاکر جا لینا ؛ برابر پہنچ جانا - (۲) کسی کے پیچھے گھوڑا ڈالنا -

*r.* one *off* : اپنے گھوڑے سے دوسرے کے گھوڑے کو ایک طرف ھٹا دینا ( پولو کے کھیل میں ) -

*r.* one's *horse to death* : (۱) گھوڑے کو دوڑاتے دوڑاتے مار ڈالنا - (۲) اپنے شوق یا اپنے اصول پر حد سے زیادہ زور دینا ؛ لطیفے سے اتنا کام لینا کہ اس کا لطف جاتا رھے -

*r. out the storm* : (۱) طوفان سے صحیح سلامت گزر جانا - (۲) خطرے یا مصیبت سے بچ کر نکل جانا -

*r. to hounds* : شکار کھیلنا ( کتوں سے ) -

*r. 12 stones* : سواری کا لباس پہن کر ۱۲ اسٹون وزن ھونا -

*rope rides* : رسی کے بل ایک دوسرے پر چڑھ گئے ھیں -

**ridable,** *a.* : اسپ سواری کےلیے موزوں -

**Ridel** : Riddel دیکھو -

**Rider,** *n.*: (۱) گھوڑے وغیرہ پر سواری کرنے والا؛ سوار- (۲) بالائی تختہ؛

مزید تختہ یا لوہے کی چادر جو مضبوطی کے لیے جہاز میں لگا دیں - (۳) مزید رسا یا رسے کا بل ؛ بالائی رسا - (۴) وہ پتھر جو دوسرے کو ہٹا کر اُس کی جگہ لے لیتا ھے - (۵) اضافہ ؛ مزید فقرہ ( خصوصاً پارلیمینٹ کے مسودۂ قانون میں تیسری خوانندگی کے وقت ) - ( ۶ ) نتیجۂ صریح ؛ فرع - ( ۷ ) ( عدالت کے فیصلے کے ساتھہ ) مزید اظہار رائے - (۸) ( ریاضی ) آزمایشی سوال ؛ مشقی سوال ( جس کا مدعا طالب علم کا امتحان کرنا ہوتا ھے کہ آیا وہ اُصول کو سمجھا ھے یا نہیں ) - (۹) بالائی پرزہ -

**riderless**, *a.* : (۱) بے سوار کا ( گھوڑا ) - (۲) جس میں بالائی تختہ یا بالائی پرزہ نہ ہو - (۳) بے فقرۂ مزید -

**Ridge**, *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) دو ڈھلواں سطحوں کا خط اتصال ؛ سلامی چھت کی چوٹی یا مگری - ( ۲ ) پہاڑ کی ماھی پشت ؛ چوٹی یا سلسلۂ کوہ ؛ فاصل آب - (۳) کھیت کی نالیوں کے بیچ میں ابھرا ہوا حصہ - ( ۴ ) خربوزے وغیرہ کی اونچی کیاری یا تختہ - ( ۵ ) ابھری ہوئی لکیر ؛ لمبی پتلی ' ابھری ہوئی سطح ؛ ماھی پشت سطح - ( ۶ ) زمین کو اس طرح جوتنا کہ نالیوں کے بیچ میں ابھرے ہوئے حصے ہوں - ( ۷ ) ابھری ہوئی لکیریں ڈالنا - ( ۸ ) ( ککڑی وغیرہ ) اونچے تختوں میں بونا - ( ۹ ) سمندر میں اونچی لہریں اُٹھنا -

*r.-piece* : کڑی جو سلامی چھت کی چوٹی پر رکھی ہو -

*r.-pole* : ڈیرے کی آڑی چوب -

*ridgeway* : سڑک جو پہاڑ کی ماھی پشت چوٹی پر مبنی ہو -

**ridgy**, *a.* : ماھی پشت ؛ پتلی ابھری ہوئی -

**Ridicule**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( قدیم ) مضحکہ انگیز شے ؛ اضحوکہ ؛ مضحک ہونا - ( ۲ ) تضحیک ؛ تمسخر ؛ مضحکہ بنانا یا بنایا جانا - (۳) تضحیک کرنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ ٹھٹھا کرنا ؛ مضحکہ اڑانا -

**Ridiculous**, *a.* : مضحک ؛ مضحکہ انگیز ؛ مہمل ؛ نا معقول -

**ridiculously**, *adv.* : مضحکہ انگیز طور پر ؛ حد سے زیادہ -

**ridiculousness**, *n.* : مضحکہ انگیزی ؛ مضحک ہونا ؛ مہمل ہونا ؛ نا معقولیت -

**Riding**, *n.* : (۱) سواری ؛ گھوڑے کی سواری - (۲) گھوڑے کی سواری کی سڑک خصوصاً سبز پوش رستہ جو جنگل کے اندر یا برابر سے گزرے -

*r.-habit* : دیکھو Habit -

*r.-lamp, light* : چراغ یا روشنی جو لنگر انداز جہاز پر دکھائی جاتی ھے -

**Riding**, *n.* : ضلع یارک شائر کا ایک پرگنہ ؛ انگلستان و اسکاچستان کے کسی دوسرے ضلع کا پرگنہ -

*Rifacimento, n.*(pl.*-ti*) : ( اطالوی ) شکل جدید ؛ ترتیب جدید ؛ کتاب وغیرہ کی وہ شکل جو ترتیب بدلنے کے بعد ہو -

**Rife**, *a.* : ( ۱ ) عام ؛ مروج ؛ عام طور پر مروج ؛ چھایا ہوا ؛ غالب - ( ۲ ) معمور ؛ پر ؛ بھرا ہوا ؛ مالا مال -

**Riff-raff**, *n.* : بھیڑ یا دھسان خلقت ؛ کنور دل ؛ اراذل و انفار ؛ دھنیے جلاھے ؛ تیلی تنبولی -

**Rifle**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) جھاڑا لے کر لوٹنا ؛ جھاڑو پھیرنا ؛ جھاڑو دینا ؛ جو کچھہ ملے لوٹ لینا ؛ لوٹ کر لے جانا - ( ۲ ) بندوق میں پیچ دار نالی بنانا - ( ۳ ) رائفل چلانا ؛ رائفل سے مارنا -

**Rifle**, *n.* : ( ۱ ) پیچ دار نالی جو بندوق میں بناتے ہیں - ( ۲ ) وہ بندوق جس میں پیچ دار نالیاں ہوں ؛ رائفل

*r.-bird* : گہرے سبز رنگ کا آسٹریلوی پرندہ -

*r.brigade* : برطانوی فوج کا ایک خاص دستہ -

*r.-corps* : ( رائفل سے مسلح ) رضا کاروں کا دستہ -

*r.(-)green* : گہرا سبز رنگ (کا) ( جیسا رائفل بردار سپاھیوں کی وردی کا ہوتا ھے ) -

*rifleman* : ( ۱ ) رائفل بردار سپاھی - ( ۲ ) r. brigade کا سپاھی - ( ۳ ) = r. bird -

*r.-pit* : خندق ' جس کی آڑ سے رائفل بردار فیر کرتے ہیں -

*r.-range* : (۱) رائفل کی زد یا مار - (۲) رائفل چلانے کی مشق کا میدان -

*r.-shot* : ( ۱ ) رائفل کی زد یا مار - ( ۲ ) رائفل کا نشانہ باز - ( ۳ ) رائفل کا فیر -

**Rift**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) درز ؛ شگاف ؛ دراڑ ( زمین ؛ چٹان یا کسی اور چیز میں ) - ( ۲ ) چیرنا ؛ شگافتہ کرنا ؛ شگاف ڈالنا -

*little r. within the lute* : (۱) خلل دماغ ؛ جنون کی ابتدا - ( ۲ ) نا اتفاقی کی بنیاد -

*r.-valley* : وادی جو زمین کے پھٹنے سے بنی ہو -

**riftless** *a.* : بے شگاف ؛ بے درز -

**rifty** *a.* : شگاف دار ؛ درز دار -

**Rig**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) ( جہاز کا ) ساز و سامان مہیا کرنا ؛ کیل کانٹا درست کرنا - ( ۲ ) ساز و سامان ٹھیک کر کے سمندر کے سفر کے لئے تیار کرنا یا ہونا ؛ ساز و سامان ٹھیک ہونا ؛ کیل کانٹے سے لیس ہونا - ( ۳ ) لباس سے آراستہ کرنا ؛ وردی وغیرہ پہنانا - ( ۴ ) عارضی طور پر یا جلدی سے ڈھانچ کھڑا کردینا ( عمارت وغیرہ کا ) - ( ۵ ) ( جہاز میں ) مستول وغیرہ لگانے کا انداز - ( ۶ ) سج دھج ؛ وضع -

**rigging**, *n.* : مستول ' رسے ' بلیاں وغیرہ ساز و سامان -

*rigging-loft* : ( ۱ ) گودی کی گیلری جہاں جہاز میں رسے ' مستول وغیرہ لگاتے ہیں - ( ۲ ) ( تھیٹر ) اسٹیج کے اوپر کا حصہ جہاں سے پردے وغیرہ لٹکاتے ہیں -

**Rig**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) چال ؛ عیاری ؛ فریب - ( ۲ ) ( تجارت ) کسی مال کا بازار خریدنا - ( ۳ ) ستا بٹا کرنا ؛ چال سے کام چلانا ؛ عیاری سے کام نکالنا -

*r.the market* : مصنوعی طریقے سے قیمتوں کو گھٹانا بڑھانا -

**Riga**, *n.* : ریگا ؛ بحیرۂ بالٹک کی روسی بندرگاہ -

*R. balsam* : اصلی روغن جو صنوبر سے نکالا جاتا ھے اور بطور دوا استعمال ہوتا ھے ؛ روغن صنوبری -

**Rigescent**, *a.* : سخت ؛ اکڑا ہوا ؛ جو اینٹھہ رہا ہو -

**rigescence**, *n.* : سختی ؛ اینٹھہ جانا ؛ اینٹھا ہوا ہونا -

**Rigger**, *n.* : ( ۱ ) جہاز کا ساز و سامان درست کرنے والا - ( ۲ ) ( مکانک ) پٹے دار چرخی ( پٹے کے ذریعے دوسرے پہیے سے چلنے والی ) - ( ۳ ) = outrigger - (۴) = thimble-rigger -

**Right**, *a., v. t. & i., n. & adv.* : ( ۱ ) ( قدیم ) سیدھا ؛ راست ؛ مستقیم ( اب صرف *r. line* اور *r.-lined* میں استعمال ہوتا ھے ) - ( ۲ ) قائمہ - ( ۳ ) قائم الزاویہ ؛ جو زاویۂ قائمہ بناتا ہو - ( ۴ ) اخلاقاً درست ؛ اچھا ؛ مناسب ؛ ٹھیک - ( ۵ ) صحیح ؛ مطابق واقعہ ؛ ٹھیک - ( ۶ ) مناسب ؛ موزوں ؛ ٹھیک ؛ موجہ - (۷) اچھی یا طبعی حالت میں درست ؛ صحیح ؛ صحیح ( الدماغ ) ؛ قابل اطمینان ؛ مردہ ؛ صحت یافتہ - ( ۸ ) ( قدیم ) جائز ؛ حقیقی ؛ اصلی ؛ سچا - ( ۹ ) داھنا ؛

دایاں ؛ سیدھا ؛ راست - (۱۰) ٹھیک جگہ پر لانا؛ ٹھیک کرنا ؛ سیدھا کرنا - (۱۱) تلافی کرنا ؛ ظلم کا یا مظلوم کا انتقام لینا - (۱۲) صحیح ثابت کرنا ؛ جائز قرار دینا ؛ شہرت یا عزت کو بر قرار کرنا - (۱۳) (غلطی کی) اصلاح کرنا ؛ درستی کرنا ؛ ٹھیک کرنا - (۱۴) حق ؛ انصاف ؛ سچ - (۱۵) حق ؛ جائز مطالبہ ؛ استحقاق - (۱۶) (جمع) صحیح حالات ؛ سچی کیفیت؛ صحیح ترتیب - (۱۷) سیدھے ہاتھ کا حصہ یا رخ - (۱۸) (سیاست) (بیرونی ممالک کی پارلیمنٹوں میں) قدامت پسند یارجعت پسند پارٹی - (۱۹) براہ راست؛ سیدھے - (۲۰) دھرے تک؛ آخر تک ؛ بالکل - (۲۱) ٹھیک ؛ عین - (۲۲) اچھی طرح ؛ بہت ؛ نہایت - (۲۳) مناسب طریقے سے؛ جائز طور سے ؛ بجا طور سے ؛ صحیح طریقے سے ؛ ٹھیک ٹھیک؛ قابل اطمینان طور پر - (۲۴) سیدھے ہاتھ کی طرف -

*all r!* (کسی حکم' تجویز وغیرہ کے قبول کرنے یا اس سے موافقت کے اظہار کرنے کا طرز) مناسب ؛ درست ؛ بہت ٹھیک -

*are you r. now?* اب آپ اچھی طرح ہیں ؟

*assert* or *stand on* one's *rr*: اپنے حق پر قائم رہنا ؛ اپنا حق لینے پر اصرار کرنا -

*at r.angles* زاویہ قائمہ بنا تا ہوا -

*be in the r.*: حق پر ہونا -

*declaration* or *bill of rr.*: سنہ ۱۶۸۹ ع کا تصفیۂ دستوراساسی -

*divine r.*: (بادشاہوں) کا خدا داد حق فرماں روائی -

*do* one *r.*: کسی کے ساتھ انصاف کرنا -

*in* one's *r. mind*: صحیح الدماغ -

*on the r. side of forty*: چالیس سے ادھر ہی؛ چالیس سے کم -

*Miss R.*: ہونے والی بیوی ؛ آئیندہ بیوی -

*Mr. R.*: ہونے والا شوہر؛ آئیندہ شوہر -

*peeress in her own r.*: (خاتون) جسے امارت کا رتبہ ذاتی حق سے حاصل ہو نہ کہ شادی کی وجہ سے -

*out* one's *r. hand to the work*: سیدھے ہاتھ سے (توجہ اور محنت سے) کام کرنا -

*r. about turn*: (قواعد) سیدھے ہاتھ کی طرف سے پورا گھوم جانا -

*r. and left*: (۱) دونوں طرف - (۲) ہر طرف سے ؛ چاروں طرف سے - (۳) دونوں طرف کا ؛ دو طرفہ -

*r. angled*: قایم الزاویہ -

*r. arm*: (مجازاً) قوت بازو ؛ حامی و مددگار -

*r. as rain, r. as a trivet*: بالکل ٹھیک -

*r.-down*: بالکل ؛ سراسر ؛ پورا ؛ نہایت (مثلاً *he is a r.-down scoundrel*) -

*r. hand*: (۱) سیدھا ہاتھ - (۲) خاص آدمی ؛ بھروسے کا آدمی ؛ دست راست -

*r.-hand*: سیدھے ہاتھ کا ؛ سیدھے بازو رکھا ہوا -

*r. handed*: (۱) سیدھے ہاتھ سے کام لینے والا - (۲) سیدھے ہاتھ کے لئے موزوں - (۳) سیدھے ہاتھ کا -

*r.-hand man*: (۱) سپاہی جو قطار میں کسی کے سیدھے ہاتھ پر ہو - (۲) بھروسے کا آدمی ؛ دست راست -

*r. of way*: (۱) زمین پر آمد و رفت کا حق - (۲) راستہ جس پر آمد و رفت کا حق ہو -

*r. off, r away*: (خصوصاً امریکہ) فوراً ؛ بلا توقف -

*r. oh*: (عامیانہ) = All right -

*r., r. you are!* (قبول کرنے یا ماننے کا طرز) درست ؛ بے شک آپ درست کہتے یا کرتے ہیں -

*r. turn*: (قواعد) سیدھے ہاتھ کی طرف مڑنا -

*send to the right about*: کھڑے کھڑے نکال دینا؛ بھگا دینا -

*set r.*: (۱) درست کردینا ؛ ٹھیک کردینا ؛ تندرست کردینا - (۲) غلط فہمی دور کرنا ؛ غلط خیال کی اصلاح کرنا -

*the r. side of fabric*: کپڑے کا سیدھا رخ جدھر سے پہنتے ہیں -

*that serves him r.*: اچھا ہوا وہ اسی قابل تھا -

*woman's -rr.*: عورتوں کے حقوق مساوات -

**rightminded**, *a.*: نیک ؛ راست باز -

**right-mindedness**, *n.*: نیکی ؛ راست بازی -

**righten**, *v. t.*: صحیح کرنا ؛ درست کرنا -

**rightness**, *n.*: صحت؛ درستی؛ سیدھا ہونا ؛ مناسب ہونا -

**rightable**, *a.*: قابل اصلاح؛ لایق درستي -

**woman's righter**: عورتوں کے حق مساوات کا حامی -

**rightless**, *a.*: بے حق ؛ غیر مستحق -

**rightward**, *a.* & *adv.*, **rightwards**, *adv.*: (شاذ) قدامت پسند پارٹی کی طرف -

**Righteous**, *a.*: (۱) عادل؛ منصف مزاج؛ راست باز؛ دیانت دار ؛ نیک؛ پارسا؛ متقی؛ صالح - (۲) عادلانہ؛ منصفانہ؛ دیانتداری کا؛ پارسائی کا - متقیانہ

**righteously**, *adv.*: عادلانہ ؛ راست بازی سے -

**righteousness**, *n.*: اتقا ؛ پارسائی؛ نیک کرداری؛ راست بازی -

**Rightful**, *a.*: (۱) منصفانہ ؛ قرین انصاف ؛ جائز ؛ بر حق؛ صحیح (فعل وغیرہ) - (۲) جائز ؛ حقیقی؛ برحق (وارث ' مالک وغیرہ) -

**rightfully**, *adv.*: جائز طریقے سے؛ از روے حق؛ از روئے انصاف -

**rightfulness**, *n.*: حقیقی ہونا؛ برحق ہونا؛ جائز ہونا؛ جواز

**Rightly**, *adv.*: (۱) بجا؛ بجا طور پر ؛ صحیح طور پر ؛ مناسب طریقے سے ؛ جائز طور پر -

**Rigid**, *a.*: (۱) بے لوچ؛ سخت ؛ کڑا - (۲) کٹر ؛ پکا ؛ سخت ؛ شدید ؛ سخت گیرانہ -

**rigidity**, *n.*: (۱) سختی ؛ کڑا پن - (۲) کٹر پن ؛ سختی؛ تشدد ؛ سخت گیری -

**rigidly**, *adv.*: (۱) کڑے پن سے - (۲) کٹر پن سے ؛ سختی سے ؛ شدت سے ؛ سخت گیری سے -

**Rigmarole**, *n.*: (۱) بکواس ؛ بے سروپا گفتگو یا داستان - (۲) (بطور صفت) بے ربط ؛ بے سروپا -

*Rigor*, *n.*: (طب) لرزہ ؛ جاڑا (جو بخار سے پہلے چڑھتا ھے) -

*r. mortis*: موت کے بعد جسم کا اکڑ جانا -

**Rigour**, *n.*: (۱) سختی ؛ درشتی ؛ سخت گیری - (۲) (جمع) سختیاں ؛ سخت تدابیر - (۳) پوری پابندی ؛ سختی سے پابندی (ضابطے وغیرہ کی) - (۴) شدت (جاڑے' گرمی' قحط وغیرہ کی) ؛ مصیبت - (۵) اخلاقی یا مذہبی تشدد ؛ زھد خشک -

**rigorism**, *n.*: اخلاقی تشدد؛ تشدد پسندی ؛ زھد خشک

**rigorist**, *n.* متشدد ؛ تشدد پسند ؛ زاھد خشک -

**rigorous**, *a.*: سخت ؛ شدید ؛ سخت گیرانہ -

**rigorously**, *adv.*: سختی سے؛ شدت سے؛ سخت گیری سے -

*Rigsdag*, *n.* : رگز ڈاک ؛ ڈینمارک کی پارلیمنٹ -

**Rig-veda**, *n.* : (سنسکرت) رگ وید-

*Riksdag*, *n.* : رکس ڈاگ؛ سویڈن کی پارلیمینٹ -

**Rile**, *v. t.* : ( عامیانہ ) غصہ دلانا؛ چھیڑ کر خفا کرنا -

*Rilievo*, *n.* : = Relief, relievo

**Rill**, *n.* & *v. i.* : (۱) نالہ ؛ ندی ؛ چشمہ - (۲) - چشمے کی طرح ابلنا یا بہنا -

**rillet**, *n.* : چھوٹا سا چشمہ -

**Rille**, *n.*: سطح قمر کی خندق یا تنگ وادی -

**Rillett(e)s**, *n.* pl. : ایک کھانا جو سور کے قیمے ' مرغ ' چربی وغیرہ سے تیار ہوتا ھے -

**Rim**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) پہیے کا حلقہ یا گھیرا - ( ۲ ) چھلنی کا گھیرا - ( ۳ ) (شعر ) کوئی مدور شے - ( ۴ ) ( جہاز رانی ) سطح سمندر ؛ سطح آب - ( ۵ ) کسی چیز کا اونچا کنارہ؛ کگر ؛ حلقہ - ( ۶ ) حلقہ یا گھیرا لگانا ؛ کگر بنانا ؛ حلقے یا کگر کا کام دینا -

*r.-brake* : حلقہ روک ( پہیے میں ) -

**rimless**, *a.* : بے کگر ؛ بے حلقے کا -

**(-)rimmed**, *a.* : حلقہ دار -

**Rim**, *n.* : *R.* (*of the belly*) : ( قدیم ) پردۂ شکم -

**Rime**, *n.* & *v. t.* : = Rhyme ( نمبر ۲ )

**Rime**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) ( شعر ) پالا ؛ کہر - ( ۲ ) پالا پڑنا -

**rimy** *a.* : کہر آلود -

**Rimer**, *n.* : = Reamer

**Rimose, rimous**, *aa.* : ( نباتیات وغیرہ ) شگاف دار -

**Rind**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) چھال ؛ چھلکا ؛ پوست - ( ۲ ) پپڑی ( جو پنیر وغیرہ پر جم جاتی ھے ) - ( ۳ ) سطح ؛ ظاھری حالت ؛ ظاھر - ( ۴ ) چھال اتارنا ؛ چھلکا اتارنا ؛ چھیلنا -

**-rinded**, *a.* : پوست دار ( مثلاً *smooth-rinded*) -

**Rinderpest**, *n.* : بیل روگ ' ایک مرض جو چوپایوں کو خصوصاً بیلوں کو ھوجاتا ھے -

**Ring**, *n.* & *v. i.* & *t.* . ( ۱ ) چھلا ؛ انگوٹھی ؛ انگشتری ؛ خاتم - ( ۲ ) مہر - ( ۳ ) قلابہ ؛ حلقہ ؛ کڑا ؛ گردہ ؛ کنڈا ؛ گھیرا - ( ۴ ) دائرہ ؛ کنڈلی ؛ چکر - ( ۵ ) تاجروں یا اھل سیاست کا حلقہ - ( ۶ ) احاطہ ؛ باڑا ؛ منڈل - ( ۷ ) چکردار یا گول راستہ - ( ۸ ) ( باز وغیرہ کا ) منڈلانا ؛ چکر کاٹتے ھوے اڑنا - ( ۹ ) ( لومڑی کا شکاری کتوں کے آگے ) چکر میں دوڑنا - ( ۱۰ ) احاطہ کرنا ؛ حلقے میں لانا - ( ۱۱ ) ( شکار یا مویشی کو ) چاروں طرف سے گھیر کر ھانکنا - ( ۱۲ ) انگوٹھی یا چھلا پہنانا- (۱۳) ناک میں چھلا ڈالنا ؛ ناتھنا ( بیل وغیرہ کو) - ( ۱۴ ) = r. -bark - (۱۵) پیاز ' سیب وغیرہ کے لچھے تراشنا-

*make rr. round* :- (کسی سے) مقابلتاً نہایت تیزی سے چلنا یا کام کرنا-

*r.-bark* : درخت کی چھال میں حلقہ کاٹنا ( تاکہ درخت سوکھ جاے یا اس کی باڑھ رک جاے اور اس میں پھل آے ) -

*r. -bolt* : کنڈے دار چٹخنی -

*r.-cartilage* : = Cricoid

*r.-dove* : قمری -

*r.-fence* : پورا احاطہ یا باڑا -

*r.-finger* : چھنگلیا کے پاس کی انگلی جس میں انگوٹھی پہنتے ھیں -

*r.-goal* : ایک کھیل ' حلقے کا چوگان ( جس میں ایک لوھے کے حلقے کو چوگان سے لڑھکا کر گول کی طرف لے جاتے ھیں ) -

*r.-hunt* : آگ ھانکے کا شکار ' شکار جس میں چاروں طرف آگ جلا کر جانوروں کو ایک مرکز کی طرف ھنکاتے ھیں -

*ringleader* : سرغنہ ؛ باغیوں کا سر گروہ -

*r.-lock* : چکر کا قفل ( جو کئی چکروں کو ملانے سے کھلتا ھے)-

*r.-man* : = bookmaker

*r.-master* : سرکس کے تماشے کا منتظم -

*r.-necked* : جس کی گردن میں رنگ کا حلقہ ھو -

*r.-net* : ( ۱ ) ٹوکرا جال - ( ۲ ) جالی کا حلقہ -

*r.-ouzel* : ایک پرند جو blackbird سے مشابہ ھوتا ھے -

*r.-snake* : ایک قسم کا سانپ جو یورپ میں بہت ھوتا ھے -

*rr. of tree* : چکر جو درخت کے تنے میں ھوتے ھیں -

*rr. of water* : لہروں کے دائرے -

*r.-stand* : انگشتری دان -

*r.-straked* : (بائبل) جس کے جسم کے گرد رنگ کے حلقے ھوں -

*r.-tail* : ( ۱ ) ایک قسم کی کاتیا - ( ۲ ) تین سال تک کا سنہری عقاب - ( ۳ ) حلقہ دار دم کا opossum -

*r.-tailed* : (۱) رنگ برنگ کی حلقہ دار دم کا - (۲) مڑی ھوئی دم کا-

*r.-taw* : گولیوں کا کھیل جو حلقہ بنا کر کھیلا جاتا ھے -

*ringworm* : داد کی بیماری -

**(-)ringed**, *a.* : جو انگوٹھی پہنے ھوے ھو ؛ جس پر انگوٹھی سے حلقہ بنا ھوا ھو؛ جس پر یہ علامت ھو -

**ringless**, *a.* : بے حلقے یا انگوٹھی کا -

**Ring**, *v. i.* & *t.* ( *rang*, now rarely *rung*; *rung* ) & *n.*: ( ۱ ) بجنا ؛ کھنکنا - ( ۲ ) گونجنا ( کسی مقام کا ) - ( ۳ ) سکوں کو پرکھنے کے لئے بجانا - ( ۴ ) گھنٹا بجانا ؛ گھڑیال بجانا - ( ۵ ) گھنٹا بجاکر اعلان کرنا - ( ۶ ) گھنٹی بجنا ؛ بجانا ؛ ( کھانے وغیرہ کی ) گھنٹی بجا کر بلانا - ( ۷ ) گھنٹیاں بجا کر آنے یا جانے کا اعلان کرنا ؛ استقبال یا رخصت کی گھنٹیاں بجانا - ( ۸ ) گرجا کا گھنٹا - ( ۹ ) جھنکار؛ کھنک- (۱۰) بجانا ؛ بجنے کی آواز-

*a ringing frost* : بڑے زور کا پالا -

*r. at door* : دستک دینا ؛ داخل ھونے کی اجازت چاھنا ( گھنٹی بجا کر ) -

*r.curtain up* or *down* : ( تھیٹر میں ) گھنٹی بجا کر پردہ گرانا یا اٹھانا -

*ringing engine* : میخیں ٹھونکنے کی مشین -

*r. in* one's *ears* : کانوں میں آواز آتی رھنا -

*r. in* one's *heart* : دل میں یاد باقی رھنا -

*r. off* : ٹیلیفون کی گفتگو ختم کرنا -

*r. the knell of* : خاتمے کا اعلان کرنا ؛ موت کا گھنٹا بجانا -

*r. true, false* : ( ۱ ) سکے کا آواز سے کھرا کھوٹا معلوم ھونا - ( ۲ ) جذبات کا سچا جھوٹا معلوم ھونا -

*r. up* : ٹیلیفون پر بلانا ( باتیں کرنے کے لئے)' باتیں کرنا -

*r. up bell* : گرجا کے گھنٹے کو اوپر چڑھا کر بجانا -

**Ringent**, *a.* : ( ۱ ) ( نباتیات ) کشادہ دھن - ( ۲ ) منہ پھیلاے ؛ ھنستا ھوا -

**roughen,** *v. t.* & *i.* : کھردرا کرنا یا ہونا ؛ ناہموار کرنا یا ہونا وغیرہ ۔

**roughish,** *a.* : (۱) کھردار سا ، ناہموار سا ۔ (۲) ناقص سا ؛ نا تمام سا ۔

**roughly,** *adv.* : (۱) ناہمواری کے ساتھ ۔ (۲) بدتمیزی سے ۔ (۳) سختی سے ۔ (۴) تخمیناً ۔

*roughly speaking* : اندازاً ؛ تقریباً ۔

**roughness,** *n.* : (۱) کھردرا پن ؛ ناہمواری ۔ (۲) بد تمیزی ؛ درشتی ؛ سختی ۔

**Roulade,** *n.* : (موسیقی) کئی سروں کا سرعت اور تناسب کے ساتھ اِس طرح سے ادا ہونا کہ ایک ہی سر معلوم ہو ۔

**Rouleau,** *n.* (pl. *-x* or *-s*) (۱) طلائی سکوں کا اُستوانی شکل کا پیکٹ یا پڑا ۔ (۲) گول لچھا ؛ چھوٹا گول پلندا ؛ پیچ دار چکر ۔

**Roulette,** *n.* (۱) ایک قسم کا جوا جو ایسی میز پر کھیلا جاتا ہے جس کا مرکزی حصہ گھومتا ہے (۲) (ہندسہ) شکل منحنی جو اُس نقطہ سے بنائی جائے جو دائرے میں دوسری گھومنے والی منحنی شکل پر واقع ہو (۳) بال میں گھونگھر پیدا کرنے کا آلہ ۔ (۴) دندانےدار پہیا جو نقاشی میں کام آتا ہے ۔ (۵) ٹکٹ میں سوراخ کرنے کا آلہ ۔

**Rouman, Roumanian,** *nn.* & *aa.* : رومانوی زبان ؛ رومانیا کا باشندہ ۔

**Roumansh** : دیکھو Romansh ۔

**Roumeliote,** *n.* : باشندۂ رومیلیا ۔

**Rouncival,** *n.* (r. pea نیز) : ایک بڑی قسم کا مٹر ؛ بڑا مٹر ۔

**Round,** *a.* : (۱) گول ؛ مدور ؛ کروی ؛ اُستوانی ؛ بیضاوی ۔ (۲) پورا ؛ سارا ؛ سالم ؛ مسلم ۔ (۳) مسلسل ۔ (۴) ہموار ۔ (۵) سادہ ۔ (۶) سچا ۔ (۷) کھرا ؛ صاف صاف ۔

*a r. oath* : صاف صریح حلف ۔

*a r. style* : رواں طرز بیان ؛ کلام یا تحریر جس میں روانی ہو ۔

*a. r. sum* : اچھی رقم ؛ بڑی رقم ۔

*a r. voice* : ملائم آواز ؛ نرم آواز ۔

*at a r. trot* : بہت تیزی سے ؛ تیز رفتاری کے ساتھ ۔

*be r. with* one : (قدیم) کسی کو کھری کھری سنانا ؛ صاف صاف کہنا ۔

*in r. numbers* : سیدھے حساب سے ؛ مرفع حساب سے (جس میں صرف دہائی، سیکڑا وغیرہ گنیں اور کسرات یا چھوٹے عدد چھوڑ دیں) ۔ (۲) تقریباً ؛ تخمیناً ۔

*r.* or *r.-arm* or *r. hand-bowling* : اِس طرح گیند پھینکنا کہ ہاتھ سے اُفقی دائرہ بنے ۔

*r. arch* : ہلالی محراب (نصف دائرے کی شکل کی) ۔

*r. cheeks* : بھرے ہوئے گال ؛ پھولے ہوئے گال ۔

*r. dance* : = waltz

*r. dozen* : پورے درجن بھر ۔

*r. face* : گول چہرہ ؛ آفتابی چہرہ ۔

*r. game* : وہ کھیل جو میز پر کھیلا جائے جس میں کھیلنے والوں کی تعداد غیر محدود ہو اور کوئی کسی کا ساتھی نہ ہو ۔

*r. hand, r. text* : وہ خط جس میں بڑے بڑے دائرے اور خم ہوں ۔

*roundhead* : انگلستان کی جمہوری جماعت جو سترھویں صدی کی خانہ جنگی میں شریک تھی (یہ لوگ سر کے بال بہت چھوٹے رکھتے تھے) ۔

*r.-house* : (۱) (تاریخ) حوالات ۔ (۲) (جہاز رانی) وہ حجرہ جو پرانے بادبانی جہازوں میں جہاز کے پیچھے عرشے میں ہوتا تھا ۔

*r. jacket* : گول گھیر کا جاکٹ ۔

*r. robin* : درخواست جس پر دائرے کی شکل میں دستخط کیے گئے ہوں تاکہ ترتیب کا پتا نہ چلے ۔

*r. shot* : توپ کے گولے (کروی شکل کے) ۔

*r. shoulders* : خمیدہ شانے ؛ آگے کو جھکے ہوئے کندھے ۔

*r. table* : گول میز (جس کا اوپر کا تختہ گول ہو) ۔

*r. table conference* : گول میز کانفرنس (جس میں اراکین گول میز کے گرد بیٹھیں تاکہ فرق مراتب باقی نہ رہے) ۔

*r.-top* : مستول کے گرد کا چبوترا (پہلے گول ہوتا تھا) ۔

*r. towel*: گول تولیا؛ جس میں سرے نہ ہوں اور بیلن پر لپیٹا جا سکے ۔

*r. trip, r. voyage* : چکر کی سیر ؛ چکر کا سفر (جس میں جہاں سے روانہ ہوں وہیں پہنچ جائیں) ۔

*r. unvarnished tale* : سچی سچی بات ۔

*r. vowel* : وہ حرف علت جس کے تلفظ میں گول منہ بنانا پڑے ۔

*the R. Table* : گول میز جس کے گرد آرتھر اور اُس کے درباری بیٹھتے تھے تاکہ فرق مراتب باقی نہ رہے ۔

**roundish,** *a.* : گول سا ؛ گول گول ۔

**roundness,** *n.* : گولائی وغیرہ ۔

**Round,** *n* : (۱) گول چیز ، دائرہ ، حلقہ ، گردہ وغیرہ ۔ (۲) (سنگ تراشی) ٹھوس شکل (اُبھرواں کام کا ضد) ۔ (۳) گردش ؛ چکر ؛ محوری حرکت ؛ سلسلہ ؛ دور ؛ دورہ ۔ (۴) محیط ؛ حدود ؛ وسعت ۔ (۵) (فوج ، جمع) طلایہ ؛ روند ۔ قراول ۔ (۶) (گولف) میدان کے کل سوراخوں میں ایک بار گیند پہنچا دینا ۔ (۷) ایک گیت جس میں چند ٹکڑے ہر پھر کر آتے ہیں ۔ (۸) دور ؛ نوبت ؛ چکر ۔

*go for a good r.* : دور کا چکر لگانا ؛ دور تک سیر کر کے پھر واپس آنا ۔

*go* or *make,* one's *rr.* : معمولی دورہ کرنا (خصوصاً معائنے کے لیے) ۔

*in all the r. of Nature* : تمام وسعت کائنات میں ۔

*make the r. of* : کسی جگہ کے گرد چکر لگانا ۔

*news goes the r.* : خبر گشت کر رہی ہے ۔

*r. of beef* : گائے کے پٹھے کے گوشت کا گول ٹکڑا ۔

*r. of toast* : نان پاو کا ٹکڑا ؛ توس ۔

*roundsman* : پھیری والا ۔

*rr. of ladder* : سیڑھی کے ڈنڈے ۔

*the daily r.* : روز مرہ کے معمولی مشاغل ۔

*this earthly r.* : کرۂ ارض ۔

**Round,** *adv.* & *prep.* : (۱) گرد ؛ چاروں طرف ؛ آس پاس ؛ ارد گرد ؛ گردا گرد ۔ (۲) اِس سرے سے اُس سرے تک ؛ یہاں سے وہاں تک ؛ اِدھر سے اُدھر تک ؛ پورے حلقے میں ؛ کل دائرے میں ۔ (۳) چکر سے ؛ پھیر کھا کر ؛ دور کے راستے ۔

*all r., right r., r. & r.* : چاروں طرف ؛ گردا گرد ۔

*all the year r.* : تمام سال ؛ سال بھر ۔

*an all-r. man* : جامع کمالات آدمی ۔

*column of r.* : فوج کی وہ ترتیب جو کوچ کی حالت میں ہوتی ہے ۔

*argue r.* & *r. subject* : موضوع کے گرد چکر کاٹنا ؛ اصلي موضوع سے بحث نہ کرنا ۔

*ask* one *r.* : کسي کو (اُس کے گھر سے) اپنے گھر بلانا ۔

*glasses round* : اِتنے گلاس کہ سب حاضرین کے لیے کافي ہوں ۔

*Home Rule all r.* :- عام خود اِختیاري حکومت ہر قوم کے لیے ۔

*lose on the swings what you make on the roundabouts* : گھوم پھر کر وہیں آرہنا ؛ نفع نقصان برابر ۔

*order the coach r.* : (اصطبل سے دروازے پر) گاڑی لانے کا حکم دینا ۔

*r. about* : (۱) آس پاس ؛ ارد گرد ۔ (۲) حلقہ بنا کر ۔ (۳) چکر سے ؛ پھیر سے ۔ (۴) (مخالف رخ) گھوم کر ۔

*round about* : (۱) پھیر ؛ چکر (کا راستہ) ، (۲) ہیر پھیر ؛ پیچ ؛ اُلجھاو ۔ (۳) چکر (جس پر بیٹھ کر گھومتے ہیں) ۔ (۴) پھیر کا ؛ پیچ دار ۔ (۵) موٹا ؛ توندیل ۔

*r. the corner* : نکڑ سے گھوم کر ، دوسری طرف ۔

*send r. the hat* : دیکھو Hat ۔

*show* one *r.* : کسی کو تمام چیزیں دکھلانا ؛ قابل دید مقامات کي سیر کرانا ۔

*6 in. r.* : چھ اِنچ موٹا ۔

*sleep the clock round* : بارہ گھنٹے یا چوبیس گھنٹے سونا ؛ چار پہر ، آٹھ پہر سونا ۔

*will you go* *r.* ? : کیا تم پھیر کھا کر جاؤ گے ؟

*write book r a subject* : کسي مضمون سے قریب کا تعلق رکھنے والی کتاب لکھنا ۔

**Round**, *v. t.* & *i.* : (۱) گول شکل کا بنانا یا بن جانا ۔ (۲) رندا پھیر دینا ؛ ہموار کر دینا ؛ درست کر دینا ؛ مکمل کر دینا ۔ (۳) (*r. up*) گھوڑے پر بیٹھ کر (مویشي کو) اِدھر اُدھر سے گھیر لانا ؛ لوگوں کو گھیر کر پکڑنا ۔ (۴) (راس وغیرہ کے گرد) چکر کاٹ کر گذرنا ۔ (۵) (دخان جہاز رانی) گھوم جانا ۔

*r. boat off* : کشتی کو موج وغیرہ کے سامنے لانا ۔

*r. dog's ears* : کتے کے کان چھوٹے کرنا ۔

*r. off* or *r. the angles* : کونوں کو ہموار کر دینا ؛ نوکیں گھس کر برابر کر دینا ۔

*r. on.* : (۱) پلٹ پڑنا ؛ خلاف توقع سخت جواب دے بیٹھنا (اپنے دوست وغیرہ کو) ۔ (۲) (جاسوس کا) کسی کی مخبري کرنا ۔

*r. vowel* : (حرف علت کو) منہ گول کر کے ادا کرنا ۔

*rounded on his heel to look at me* : مجھے دیکھنے کو لوٹ پڑا ، واپس آگیا ۔

*ship rounds to (wind)* : جہاز ہوا کے سامنے آکر اُوپر اُٹھتا ہے ؛

**round-up** :- (مجرموں وغیرہ کي) پوری جماعت کي گرفتاري ۔

**Round**, *v. i.* & *t.* : (قدیم) (کوئي بات) کان میں کہنا ۔

*rounded him in the ear* : کان میں چپکے سے کہدیا ۔

**Roundel**, *n.* : (۱) گول ٹھپا ، بلّا یا اِسی قسم کي گول چیز ۔ (۲) دیکھو rondel یا rondeau

**Roundelay**, *n.* ; (۱) ٹیپ دار گیت ۔ (۲) پرندوں کا ... ؛ چہچہا

**Rounder**, *n.* : (۱) round (۳) کا فاعل (۲) راؤنڈر ؛ ایک قسم کا گیند بلے کا کھیل جس میں کھلاڑیوں کو ایک بڑا چکر لگانا پڑے ۔

**Roundly**, *adv.* : (۱) پورے طور سے ؛ اچھي طرح سے ؛ پورے اِہتمام سے ۔ (۲) صاف صاف ؛ کھري کھری ؛ قطعي طور پر ؛ سختی سے ۔ (۳) دائرے کی شکل میں ؛ گولائي کے ساتھ ؛ حلقہ بنا کر ۔

*told him roundly* : صاف صاف کہ دیا ، سختی سے کہ دیا ۔

**Roup**, *v. t.* & *n.* : (۱) نیلام کرنا ۔ (۲) نیلام ۔

**Roup**, *n.* : مرغیوں کا ایک مرض جس میں پٹھے پر آماس ہو جاتا ہے یا نزلے کے اثر سے گلے سے خرخر آواز نکلتی ہے ۔

**roupy**, *a.* : جسے یہ مرض ہو ۔

**Rouse**, *n.* : (۱) (قدیم) جرعۂ مے ؛ جام شراب ۔ (۲) جام صحت (۳) مے نوشی کي صحبت ؛ دور شراب ۔

*take* one's *r.* : پینا پلانا ۔

*give a r.* : جام صحت پینا یا تجویز کرنا ۔

**Rouse**, *v. t.* & *n.* : (۱) مامن سے شکار کو چونکانا ؛ بھڑکانا ۔ (۲) جگانا ؛ ہوشیار کرنا ؛ غفلت سے بیدار کرنا ؛ (کسی کي) آنکھیں کھول دینا ۔ (۳) برانگیختہ کرنا ؛ مشتعل کرنا ۔ (۴) اُبھارنا ؛ جوش دلانا ؛ مستعد کرنا ۔ (۵) (سیال شے کو) چلانا (کفگیر وغیرہ سے) ۔ (۶) (جہاز رانی) جھٹکے کے ساتھ کھینچنا ؛ زور سے کھینچنا ۔ (۷) بیدار ہونا ؛ جاگ اُٹھنا ؛ اُٹھ کھڑا ہونا ؛ مستعد ہو جانا ۔ (۸) (فوج) صبح جگانے کا بگل ۔

**Rouse, roose**, *v. t.* : (ہیرنگ مچھلی کو سکھاتے وقت) نمک چھڑکنا ؛ نمک لگانا ۔

**Rouser**, *n.* : (۱) rouse (۲۰) کا فاعل ۔ (۲) بیئر شراب کو چلانے کا کفگیر کی قسم کا آلہ ۔ (۳) اشتعال انگیز جھوٹ ؛ شرمناک جھوٹ ۔

**Rousseauism**, *n.* ; (۱) مذہب روسو (روسو مشہور فرانسیسي مصنف تھا ۱۷۱۲ تا ۱۷۷۸ع) ۔ (۲) روسو کي پیروی ۔

**Rousseauesque, Rousseauian, Rousseauish, Rousseauan**, *aa.* : روسو کی تحریروں یا اُصولوں کا سا یا اُن کے طریقے پر ؛ روسو کا ۔

**Rousseauist**, *n.* & *a.* : (۱) روسو کا ماہر ۔ (۲) روسو کا پیرو ۔

**Rousseauite**, *n.* & *a.* : روسو کا پیرو ۔

**Roussillon**, *n.* : ایک قسم کي سرخ شراب (فرانس کے ایک قدیم صوبے کے نام پر) ۔

**Rout**, *n.* & *v. t.* : (۱) جلسۂ مے نوشی ؛ صحبت میخواراں ؛ شراب و کباب کا جلسہ ۔ (۲) (قانون) تین یا زیادہ اشخاص کا مجمع کسی خلاف قانون کام کے لیے ؛ مجمع خلاف قانون ۔ (۳) (متروک) شام کی دعوت یا جلسہ ۔ (۴) بلوا ؛ فساد ؛ ہنگامہ ؛ شور غل ۔ (۵) ہزیمت خوردہ فوج کی بے ترتیب پسپائي ؛ شکست فاش ؛ بھگدڑ ۔ (۶) شکست فاش دینا ۔

*put to r.* : مار بھگانا ؛ پسپا کر دینا ۔

*r.-seat* : - ہلکی بنچ جو مجلس نشاط کے لیے کرائے پر دي جائے ۔

**Rout**, *v. i.* & *t.* : (۱) root = (۳) ۔ (۲) کھینچ کر لانا ؛ باہر نکال لانا (گھر یا بستر یا چھپنے کي جگہ سے) ۔

**Route**, *n.* & *v. t.* : (۱) راستہ ؛ راہ ۔ (۲) (فوج) روانگي یا کوچ کا حکم ۔ (۳) (فعل) سامان یا مال کو ریل کے ذریعے سے بھیجنے کے لیے راستے کا تعین کرنا ۔

*en r.* : (فرانسیسي) دوران سفر میں ؛ راہ میں ؛ راستے میں ۔

*r march* : دستۂ فوج کي مشقي مارچ -

**Routine,** *n.* : (۱) دستورالعمل ؛ ڈھرا - (۲) معمول ؛ بندھا ہوا کام - (۳) (بطور صفت) مقررہ ؛ بندھا ہوا -

*r duties* : مقررہ فرائض ؛ روز مرہ کے فرائض -

**routinism,** *n.* : لکیر کا فقیر ہونا ؛ ڈھرے پر چلنے کي عادت -

**routinist,** *n.* : ڈھرے پر چلنے والا ؛ لکیر کا فقیر -

**Rove,** *v. i. & t. & n.* : (۱) ادھر اُدھر پھرنا ؛ مارا مارا پھرنا ؛ گھومنا ؛ گشت لگانا ؛ چکر لگانا - (۲) (آنکھوں کا) اِدھر اُدھر پھرنا - (۳) زندہ چارے سے مچھلي پکڑنا - (۴) مٹر گشت ؛ چکر ؛ سیر -

*roving sailor* : ایک قسم کی بیل -

**Rove,** *n. & v. t.* : (۱) اون یا روئي کي پوني - (۲) پوني بنانا -

**rover,** *n* : پوني بنانے والا -

**Rove,** *n.* : دھات کا چھوٹا ٹکڑا یا چھلا جس میں ریوٹ جڑتے ہیں -

**Rove** : دیکھو Reeve

**Rover,** *n.* : (۱) (چاندماری) کا نشانہ ؛ عدف (جس کا فاصلہ متعین نہ ہو) (مثلاً *shoot at rr.*) - (۲) مٹرگشت کرنے والا ؛ جہانیاں جہاں‌گشت - (۳) croquet کھیل میں گیند کي ایک خاص حالت ؛ کھلاڑی جس کي گیند اس حالت میں ہو - (۴) بحري قزاق ؛ سمندری لٹیرا (۵) بوائے اسکاوٹ کا سردار -

**Row,** *n.* : (۱) صف ؛ قطار (آدمیوں ، مکانوں یا درختوں کي وغیرہ) - (۲) سڑک جس کے دونوں طرف مکان ہوں ؛ کترا -

*a hard r to hoe* : مشکل کام ؛ محنت کا کام (امریکي محاورہ)

*the R.*, Rotten R. : دیکھو Rotten

**Row,** *v. i. & t. & n.* : (۱) کشتي چلانا ؛ کھینا ؛ (مسافر کو) کشتی میں لیجانا - (۲) دوڑ میں کشتی چلانا - (۳) کشتی میں کسي خاص نمبر کا کھینے والا ہونا - (۴) کشتی میں مقررہ تعداد کے چپولگے ہونا - (۵) کشتي کي سیر ؛ ایک بار کشتي چلانا -

*he rows 5 in the Oxford crew* : آکسفورڈ کے کھینے والوں میں اُس کا پانچواں نمبر ہے -

*r. -boat* : کھینے والی کشتي ؛ چپو والی ناو -

*r. down* : پیچھے سے آگے نکل جانا -

*r. over* : (ناؤ دوڑ میں) جیت جانا -

**rower,** *n.* : کھینے والا ؛ کھیویا -

**Row,** *d. & v. t.* : (۱) (روز مرہ) شور و غل ؛ ہنگامہ ؛ جھگڑا ؛ ٹنٹا ؛ نزاع ؛ جنگ - (۲) لڑائي ؛ مار پیٹ ؛ مار کٹائی ؛ دھینگا مشتی - (۳) ڈانٹ ڈپٹ ؛ زجروتوبیخ (مثلاً *shall get into a r.*) - (۴) برا بھلا کہنا ؛ زجر و توبیخ کرنا ؛ ڈانٹنا ڈپٹنا -

*what is the r. ?* کیا معاملہ ہے ؟ بات کیا ہے ؟

*make or kick up a r.* : اودھم مچانا ؛ اِحتجاج کرنا ؛ آفت برپا کرنا

*town & gown r.* : طالب علموں اور شہر والوں کي لڑائي (ایسے شہر میں جہاں کالج یا یونیورسٹي ہو) -

**Rowan,** *n.* : (اسکاٹستان اور شمالي اِنگلستان) ایک پہاڑي درخت اور اُس کا پھل -

**Row-de-dow,** *n.* : دھما چوکڑي ؛ اودھم ؛ شور و غل ؛ غل غپاڑا -

**Rowdy,** *n. & a.* : جھگڑالو ؛ دنگئي ؛ شور و غل کرنیوالا -

*r. dowdy* : جھگڑالو ؛ دنگئي -

**rowdiness, rowdyism,** *nn.* : جھگڑالو پن ؛ دنگئي پن -

**rowdyish,** *v.* : جھگڑالو طبیعت کا -

**Rowel,** *n. & v. t.* : (۱) مہمیز کي خاردار پھرکي - (۲) ایڑ لگانا - (۳) چمڑے وغیرہ کا وہ گول ٹکڑا جس کے بیچ میں ایک سوراخ ہوتا ہے اور جو گھوڑے کی کھال اور گوشت کے درمیان اِس لیے داخل کیا جاتا ہے کہ اخلاط خارج ہو جائیں -

**Rowlock,** *n.* : (کشتی میں) وہ آنکڑا جس میں چپو کو پھنسا دیتے ہیں ؛ چپو کانٹا - چپو آنکڑا -

**Roxburghe,** *n.* : جلد بندی کا طرز [سادے چمڑے کا پشتہ جس پر سنہري حرف لکھے ہوں ، دونوں طرف کپڑا یا کاغذ ، بے کٹے ہوئے ورق ڈیوک راکسبرو (۱۷۴۰ - ۱۸۰۴ء) کے نام پر] -

**Royal,** *a. & n.* : (۱) بادشاہ کا ؛ شاہي ؛ خسروي ؛ بادشاہی ؛ سلطانی - (۲) بادشاہوں کے لائق ؛ شایان شاہ ؛ شاہانہ ؛ عظیم الشان ؛ اعلی پیمانے کا ؛ بہت بڑا - (۳) (روز مرہ) شاهي خاندان کا رکن - (۴) r.stag = (۵) r.mast = (جمع) (پہلی) پیادہ فوج -

*had a r. time* : شاہانہ زندگی بسر کي ؛ عیش کیا ؛ چین کیا -

*Princess R.* : دیکھو Princess

*Rhyme r.* : دیکھو Rhyme -

*R. Academy* : دیکھو Academy -

*R. Air Force* : دیکھو Air (نمبر ایک) -

*r arch* : فریمیسن جماعت کا ایک اعلی عہدہ -

*R Artillery* . دیکھو Artillery -

*r. blue* : گہرا نیلا رنگ -

*r burgh* : شہر یا قصبہ جسے شاہي پروانۂ آزادي ملا ہو ؛ شاہی شہر -

*r. charter* : فرمان شاہی ؛ پروانۂ شاہي -

*R. Courts of Justice* :- اسٹرانڈ ، لندن میں عدالت عالیہ کي عمارت

*R. Engineers* : فوج کا شعبۂ انجینیری -

*r evil* : = King's evil (لفظ King کے تحت)

*R -Exchange* :- کارن ہل ، لندن میں تاجروں کي لین دین کي عمارت

*r. fern* : ایک قسم کا فرن جس میں پھول آتے ہیں

*R. Flying Corps* : شاہي ہوائی بیڑے کا شعبۂ فوجی

*R. Highness* : دیکھو Highness -

*R. Horse* : دیکھو Horse -

*R. Humane Society* : دیکھو Humane -

*R. Institution* : انجمن اِشاعت علوم (قائم شدہ ۱۷۹۹ء) -

*R. Irish Constabulary* : آئرلینڈ کي نیم فوجي شاہی پولیس جو ۱۹۲۲ء میں برخاست کر دي گئي -

*R. Marine Artillery, R. Marine Light Infantry* : (۱) شاہي بحري فوج کي شاخیں ؛ بري فوج کے سپاہی جو جنگی جہازوں میں کام کرتے ہیں -

*R. Military Academy* : شاهي فوجی مدرسہ جو وول‌وچ میں ہے ؛ اِس میں انجینیری اور توپ خانے کي تعلیم دیتے ہیں -

*R Military College* : سینڈہرسٹ کا فوجي کالج جس میں سوار اور پیادہ فوج کے افسر تعلیم پاتے ہیں -

*R. Naval Air Service* : ہوائی بیڑے کا شعبۂ بحري -

*R. Naval Division* : وہ بري فوج جو جنگ عظیم میں زائد بحری فوج سے بنائي گئي تھي -

*R. Naval Reserve* : بحري فوج محفوظہ (جو تجارتی بیڑے سے بنائی گئی تھی) -

*R. Naval Volunteer Reserve* : رضاکار بحري فوج -

*r. oak* : وہ شاہ بلوط کا درخت جس میں چارلس دوم جنگ وورسٹر کے بعد چھپا تھا -

*r. octavo* : *r. paper* کا آٹھواں حصہ -

*r. paper* : ۲۴ × ۱۹ انچ لکھنے کا ۲۵ × ۲۰ چھاپنے کا کاغذ -

*r. road to* : دیکھو Road -

*r. sail, mast* : سب سے اونچا بادبان یا مستول -

*R society* : دیکھو Society -

*r stag* : بڑا بارہ سنگا -

*r standard* : مربع جھنڈا جسپر شاہي نشان بنا ہوتا ہے -

*the blood r.* : شاہی خاندان -

*the r anger, hands* : بادشاہ کا غصہ ' ہاتھ -

**royally**, *adv.* : بادشاہوں کی طرح ؛ شاہانہ طریقے سے ؛ شان و شوکت سے -

**Royalist**, *n.* : شاہ پرست؛ شاہي کا حامي -

**royalism**, *n.* : شاہ پرستي -

**royalistic**, *a.* : شاہ پرستي سے متعلق -

**Royalty**, *n.* : (۱) بادشاہی ؛ شاہي ؛ بادشاہ یا ملکہ کا درجہ ' اقتدار وغیرہ - (۲) بادشاہ یا ملکہ ؛ تاجدار- (۳) شاہی خاندان؛ خانوادۂ شاہي - (۴) حقوق شاہي ؛ اختیارات شاہی (صہ، أ جمع) - (۵) حق شاہي ( معدنیات وغیرہ کا ) جو کسی کمپنی کي طرف سے منتقل ہوجائے- (۶) وہ معاوضہ جوکان کني کا اِجارہ دار زمیندار کو دے - (۷) حق تصنیف یا ایجاد کا معاوضہ -

**Royston crow**, *n.* : ایک قسم کا بھورا کوا جس کے سر پر ٹوپی سي معلوم ہوتی ہے -

**Rub**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : (۱) رگڑنا ؛ گھسنا ؛ مسلنا - (۲) مانجھنا جلاکرنا؛صیقل کرنا-(۳)کھرچنا؛چھیلنا-(۴) (*r. dry* &c.) مل کر خشک وغیرہ کرنا؛ سکھانا - (۵) (قبروں کي لوح وغیرہ کا) ایک خاص قسم کے کاغذ پررنگین کھریاسے چربا اُتارنا - (۶) (*r. against, on, over*) ملنا ؛ سہلانا ؛ پھیرنا - (۷) (*r. out*) مل کر چھڑانا ؛ دور کرنا ( حقیقي معني میں دھبے وغیرہ ' مجازي معنی میں شرم و حجاب وغیرہ)- (۸) (*r. off* or *away*) مٹادینا ؛ بھلادینا - (۹) (*r. in* or *into*) مالش کرنا ؛ ( مجازاً ) اچھی طرح محسوس کرانا ؛ رٹے پر رٹا جمانا - (۱۰) (*r. through*) چھاننا (مل کر) - (۱۱) (*r. down*) گھس کر ہموار یا چھوٹا کرنا - (۱۲) (*r. over*) پھیلانا ؛ لگانا ؛ ملنا ( مرہم یا دوا) - (۱۳) (*r. up*) پھلیٹ ڈالنا ؛ (یاد) تازہ کرنا - (۱۴) (*r. against, on*) رکنا ؛ اٹھنا ؛ (مجازاً) کام میں رکاوٹ پیدا ہوجانا ؛ کسي کا حائل ہوجانا - (۱۵) رگڑ کھانا ؛ گھسٹنا ؛ مشکل سے ملنا یا گھسنا (*r. on, along, through*) - (۱۶) ( کپڑے ' کھال وغیرہ کا ) گھس جانا ؛ چھل جانا - (۱۷) ناہمواری ؛ اونچ نیچ - (۱۸) مالش -

*r. noses* : ایک دوسرے کو ناک پر ناک رکھکر سلام کرنا (بعض وحشیوں کا طریقہ) -

*r. of* or *on the green* : گولف کی گیند کا اتفاقاً رک جانا

*r.* one's *hands* : خوشي سے ہاتھ ملنا (مغربي طریقہ) -

*r.* one) *the wrong way* : (۱) بلی وغیرہ پر اِس طرح ہاتھ پھیرنا کہ بال کھڑے ہوجائیں ؛ اُلٹا سہلانا - (۲) کسي کو خفا کر دینا-

*r. shoulders with* : ملنا جلنا ؛ ساتھ اُٹھنا بیٹھنا -

*r stone* : سان ؛ فسان ؛ سنگ صیقل -

*the rr. and worries of life* : زندگی کی مشکلات اور پریشانیاں -

*there's the r.* : یہي تو مشکل ہے ؛ یہي بات تو ٹیڑھی ہے -

*those who play at bowls must look for rr.* : گیند کھیلنے والوں کو زمین کي ناہمواري کے لیے تیار رہنا چاہیے ؛ ( محاورہ ) زندگی میں نشیب و فراز لازمي ہے ؛ ہر کام میں کچھ نہ کچھ مشکلات کا سامنا ہوتا ہے -

**rubbing**, *n.* : چربا ؛ چربا اُتارنے کا کام -

**Rub** : دیکھو Rubber (۲) -

**Rub-a-dub**, *n.* & *v. i.* : (۱) ڈھم ڈھم (ڈھول یا نقارے کي) - (۲) ڈھول پیٹنا نقارہ بجانا ؛ ڈھم ڈھم کرنا -

*Rubato*, *a.* & *n.* : (موسیقي) سم یا تال جو کسي خاص مطلب کے ادا کرنے کے لیے بدل دیا گیا ہو -

**Rubber**, *n.* & *v. t.* : (۱) ملنے والا وغیرہ - (۲) مالش کرنیوالا یا کرنیوالي ؛ حمام کا ملازم - (۳) جھانواں ؛ مالش کا آلہ - (۴) ربڑ - (۵) مشین کا پرزہ جو رگڑنے سے چلتا ہو -

*rubberneck* : (بازاری امریکی) رازجو ؛ دوسرے کے حالات معلوم کرنے کا شائق -

**Rubber**, *n.* : (تاش وغیرہ میں) تین مسلسل بازیاں -

*the r.* : (نیز مخفف : the rub) ربر کي جیت ؛ تین بازیوں میں سے دو جیت جانا -

**Rubbish**, *n.* & *int.* : (۱) ملبا ؛ کوڑا کرکٹ ؛ کاٹھ کباڑ - (۲) بیکار چیز ؛ ردی - (۳) لغویات ؛ مہملات ؛ واہیات باتیں

*a good riddance of bad r.* : خس کم جہاں پاک -

**rubbishing, rubbishy**, *aa.* : (روزمرہ) مہمل ؛ واہیات-

**Rubble**, *n.* : (۱) ٹوٹے پھوٹے اینٹ پتھر ( گرے ہوئے مکان کے ) - (۲) روڑے؛ کنکر - (۳) ( ارضیات ) نوکدار پتھر؛ پانی سے گھسے ہوئے پتھر -

**rubbly**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Rubefy, -ify**, *v. t.* : (۱) سرخ کرنا ؛ لال کرنا - (۲) (طب) (مرہم وغیرہ کا جلد وغیرہ پر) سرخي پیدا کردینا -

**rubefacient**, *a.* & *n.* : (جلد پر) سرخی پیدا کرنے والا -

**rubefaction**, *n* : (جلد پر) سرخي پیدا کرنا -

**Rubicelle**, *n.* : ایک قسم کا لعل ( جس کا رنگ نارنجی ہوتا ہے) -

**Rubicon**, *n.* : (۱) ایک دریا کا نام ' جو جولیس سیزر کے صوبے Gallic کی سرحد پر تھا اور جسے اُس نے پامپی سے جنگ کرتے وقت پار کیا تھا - (۲) وہ حد جس سے گذرتے ہی اِنسان کسي مہم کا ذمہ لیتا ہے اور پھر پیچھے قدم نہیں ہٹا سکتا -

*cross* or *pass the R.* : کشتی دریا میں ڈال دینا -

**Rubicund**, *a.* : سرخ و سفید (چہرہ یا رنگ) ؛ سرخ و سفید چہرے کا (آدمی) -

**rubicundity**, *n.* : سرخ رنگ ؛ سرخي (چہرے کي) -

**Rubidium**, *n.* : روبیڈیم ' ایک قسم کی نرم چمکدار سپیدی مائل (دھات سوڈیم پوٹاسیم کي قسم سے) -

**Rubiginous**, *a.* : زنگ (یا مورچے) کے رنگ کا -

**Rubious**, *a.* : (شعر) لعلیں ؛ یاقوت کے رنگ کا -

**Rubric**, *n.* : (۱) سرخی ؛ عنوان - (۲) سرخي سے لکھي ہوئي یا چھپي ہوئی عبارت ؛ کسی خاص ٹائپ میں چھپي ہوئي اہم عبارت - (۳) ہدایات عبادت (جو کتاب عبادت میں سرخي سے چھپي ہوئی ہوتي ہیں) - (۴) جنتري جس میں اولیا کے نام لکھے ہوں ؛ اِس میں سرخي سے لکھا ہوا لفظ یا عبادت (اب اِس معنی میں شاذ ہے) -

**rubrical**, *a.* : ہدایات عبادت سے متعلق -

**rubrically**, *adv.* : ہدایات عبادت کي رو سے -

**rubrician**, *n.* ہدایات عبادت کا ماہر -

**rubricism**, *n.* : ہدایات عبادت کي سختي سے پابندي -

**rubricist**, *n.* : ہدایات عبادت کي سختي سے پابندي کرنے والا -

**Rubricate**, *v. t.* : (۱) سرخي سے لکھنا ؛ چھاپنا یا نشان کرنا - (۲) (عبارت وغیرہ کي) سرخیاں تجویز کرنا یا لکھنا -

**rubrication**, *n.* : سرخیاں تجویز کرنا یا ہونا ؛ سرخیاں لکھنا یا لکھی جا نا -

**rubricator**, *n.* : عنوان لکھنے والا ؛ سرخیاں قائم کرنے والا -

**Ruby**, *n.* & *a.*, & *v. t.* : (۱) لعل ؛ یاقوت رماني - (۲) سرخ رنگ کا ؛ ارغوانی رنگ کا - (۳) مہاسا ؛ سرخ دانہ - (۴) سرخ شراب - (۵) (مکے بازي) خون ؛ لہو - (۶) ٹائپ کا ایک سائز - سرخ رنگنا ؛ سرخي کي جھلک پیدا کرنا -

*above rr.* : بے بہا ؛ گراں بہا -

*balas, spinel, r.* : یاقوت کی قسم کے قیمتی پتھر جو اُس سے قیمت میں کم ہوتے ہیں -

*r. glass* : سرخ شیشہ ؛ رنگیں شیشہ -

*r.-tail* : ایک قسم کا کیڑا جس کا رنگ سبز کاہي اور پیٹ کا بالائي حصہ گہرا سرخ ہوتا ہے -

*true* or *Oriental r.* : اصلی یاقوت -

*Ruche*, *n.* : جھالر ؛ چنٹ (جالي وغیرہ کی) -

**Ruck**, *n.* : دوڑ کا مقابلہ کرنے والوں کی جماعت جو دوڑ میں شریک نہ ہو سکی ہو -

**Ruck, Ruckle** *nn.* & *vv. i.* & *t.* : (۱) شکن ؛ سلوٹ ؛ جھری - (۲) شکن ڈالنا ؛ جھري پڑنا -

**Ruckle**, *v. i.* & *n.* : (۱) (نزع میں) حلق سے گڑگڑ کی آواز نکالنا - (۲) گڑگڑاھٹ ؛ گڑگڑ کی آواز (خصوصاً نزع کے وقت کی) -

*Rucksack*, *n.* : پیٹھ تھیلا (ایک تھیلا جو پیدل چلنے والے یا پہاڑ پر چڑھنے والے اپنی پیٹھ پر باندھ لیتے ہیں اور جس میں اُن کا سامان ہوتا ہے) -

**Ruction**, *n.* : (عامیانہ) گڑبڑ ؛ جھگڑا ؛ ہم چخ -

*there will be rr.* : کچھ نہ کچھ گڑبڑ ضرور ہوگي -

**Rudd**, *n.* : سرخ چشم مچھلي (میٹھے پاني میں ہوتي ہے) -

**Rudder**, *n.* : (۱) پتوار ؛ سکان ؛ (مجازاً) شمع ہدایت ؛ رہنما اُصول - (۲) (بیر شراب بنانے میں) وہ کفگیر جس سے مالٹ (جو وغیرہ کے شیرے کو) چلاتے ہیں -

*r. fish* : سکانی مچھلی (مچھلیاں جو جہاز کے ساتھ ساتھ چلتی ہیں) -

**rudderless**, *a.* : (۱) بے پتوار ؛ بے سکان - (۲) بے راہ ؛ بے اُصولا -

**Ruddle**, *n.* & *v. t.* : (۱) گیرو کي قسم کي سرخ مٹی - (۲) اِس مٹي سے لال رنگنا ؛ لال نشان ڈالنا -

**Ruddock**, *n.* : ایک پرند جس کا پوٹا سرخ ہوتا ہے -

**Ruddy**, *a.* & *v. t.* & *i* : (۱) لال لال ؛ سرخ و سفید (چہرہ) ؛ شہابي (رنگ) - (۲) گلابی ؛ سرخي مائل - (۳) (عامیانہ) قابل نفرت (۴) سرخ ہوجانا یا کر دینا -

*r. health, youth* : ایسي صحت یا جواني جس میں چہرے سے سرخي جھلکتي ہے -

**ruddily**, *adv.* : متعلق فعل (مذکورۂ بالا معنوں میں)

**ruddiness**, *n.* : اِسم (مذکورۂ بالا معنوں میں) -

**Rude**, *a.* : (۱) بدوي ؛ اِبتدائي ؛ سیدھا سادہ ؛ ان گھڑ ؛ ناتراشیدہ ؛ ناہموار - (۲) غیر مہذب ؛ غیر متمدن ؛ جاھل - (۳) بر ابولا ؛ بھدا ؛ مونا (کام وغیرہ) - (۴) شدید ؛ تند ؛ سخت ؛ زبردست : ناگہانی ؛ فوري - (۵) زوردار ؛ قوی - (۶) بیہودہ ؛ بدتمیز ؛ گستاخ -

*be r. to* : بد تمیزي سے پیش آنا ؛ گستاخی کرنا ؛ سخت کلامي کرنا -

*r. chaos* : سخت بدنظمي -

*r. times* : وحشت کا زمانہ ؛ زمانۂ جہالت ؛ نوع انساني کا اِبتدائي دور -

**rudely**, *adv* : بھدے یا بھونڈے طریقے سے ؛ شدت سے ؛ تندی سے ؛ بیہودگي یا بد تمیزی سے وغیرہ -

**rudeness**, *n.* : بھداپن ؛ بھونڈاپن ؛ شدت ؛ تندي ؛ بیہودگي ؛ بد تمیزی وغیرہ -

**rudish**, *a.* : بھدا سا ؛ مونا جھوٹا ؛ بیہودہ سا ؛ بدتمیز سا وغیرہ -

**Rudesheimer**, *n.* : Rudesheim ایک قسم کي سفید شراب (شہر کے نام سے ؛ جو دریاے رائن کے کنارے پر ہے ؛ موسوم ہے) -

**Rudiment**, *n.* : (۱) (جمع) اِبتدائي یا بنیادی اُصول ؛ (علوم ؛ فنون کے) مبادي - (۲) (جمع) (کسی) ناقص کام کي اِبتدا ؛ داغ بیل ؛ شروعات - (۳) کوئي عضو جو مصرف میں نہ ہونے کي وجہ سے بڑھا نہ ہو مثلاً مرد کے پستان -

**rudimental**, *a.* : (شاذ) اِبتدائي -

**rudimentary**, *a.* : (۱) بنیادي ؛ مبادی کے متعلق - (۲) اِبتدائی ؛ نا مکمل -

**Rue**, *v. t.* & *n.* : (۱) (کسی بات پر) پچھتانا ؛ ہاتھ ملنا ؛ کف افسوس ملنا ؛ رونا جھینکنا - (۲) (قدیم) پچھتاوا ؛ افسوس ؛ پشیماني - (۳) رحم ؛ ترس ؛ درد ؛ ہمدردي -

**rueful**, *a* : تاسف آمیز ؛ غم آگین ؛ (مزاج کے موقع پر) روني بسورتی ہوئی (صورت وغیرہ) -

**ruefully**, *adv.* : افسوس کے ساتھ ؛ غمگینی کے ساتھ -

**ruefulness**, *n.* : پشیمانی ؛ تاسف ؛ غمگیني ؛ اُداسی -

*Knight of the rueful countenance* : روني صورت کا سورما [ ڈان کوئیکزوٹ ( Don Quixote ) ] -

**Rue**, *n.* : اسپند ؛ کالادانہ ؛ سداب -

**Rue-raddy**, *n.* : کسی چیز کو کھینچنے کے لیے رسي جو کاندھے پر سے ہو کر کمر میں باندھي جائے -

**Rufescent**, *a.* : (حیوانیات) سرخي مائل -

**Ruff**, *n.* : چنت دار یا جھالر دار گلوبند (جو سولھویں صدي میں پھنا جاتا تھا) - (۲) (پرندوں یا چوپایوں کے گلے میں پروں یا بالوں کا) کنٹھا ؛ حلقہ ؛ طوق - (۳) ایک قسم کا پالو کبوتر -

(-) **ruffed**, *a.* : (-) کنٹھے دار -

**Ruff**, *n.* : (fem. *reeve*) ایک قسم کا پرند کہ جفتي کی فصل میں اُس کے نر کے ایک پروں کا کنٹھا اور کانوں پر پروں کے گچھے نکل آتے ھیں -

**Ruff**, *n.* : ایک قسم کی میٹھے پاني میں رھنے والي مچھلي جس کے کھپڑے کانٹے دار ھوتے ھیں -

**Ruff**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) ترپ لگانا - (۲) کھیل میں وہ موقع جب دونوں ساتھي مختلف رنگوں پر ترپ لگائیں (نیز - (*cross* or *double r.*

**Ruffian**, *n* : بد معاش ؛ گنڈا ؛ شھدا -

**ruffianism**, *n.* : بد معاشی ؛ گنڈاپن ؛ شھداپن -

**ruffianly**, *n.* : بد معاش -

**Ruffle**, *v t.* & *i.* & *n.* : (۱) (چیز کو) بے ترتیب کر دینا ؛ پریشان کر دینا یا ھو جانا (پروں یا بالوں کا) ؛ لھریں پیدا کرنا ؛ تموج پیدا کرنا یا ھونا (سطح آب کا) ؛ سکون میں خلل ڈالنا یا پڑنا ؛ برھم کرنا یا ھونا (مزاج کا) ؛ بل یا شکن ڈالنا یا پڑنا (ابرو پر) - (۲) اکڑنا ؛ اینٹھنا ؛ جھگڑالوپن کي باتیں کرنا - (۳) سکون میں خلل ؛ برھمي ؛ پریشاني ؛ بے چیني - (۴) پاني پر ھلکي ھلکي موجوں کا اُٹھنا - (۵) چنن : جھالر ؛ چنت ؛ پرندوں کا کنٹھا - (۶) طبل کی گونج دار آواز ؛ (شاذ) تکرار ؛ چخ -

**ruffler**, *n.* : شیخی باز ؛ جھگڑالو ؛ اکڑ باز -

**ruffled**, *a.* : کنٹھے دار (پرند) -

**Rufous**, *a.* : (زیادہ تر تاریخ موالید میں) سرخي مائل ؛ بادامي -

**Rug**, *n.* : (۱) موٹا نرم بالوں کا کمبل - (۲) پا انداز ؛ نمدا -

**Rugbeian**, *n.* & *a.* : رگبی اسکول کا ؛ رگبي اسکول کا رکن -

**Rugby**, *n.*, *R. football* or *R.* also **rugger**: ایک قسم کا فٹ بال کا کھیل جس میں کھلاڑی ھاتھ کو اِستعمال کرسکتا ھے اور اُس آدمی کو پکڑ بھی سکتا ھے جو گیند لےجا رھا ھو -

*R. Union* : (۱) رگبي یونین - (۲) اُن کلبوں کي انجمن جن میں رگبی فٹ بال کے قواعد رائج ھیں -

**Rugged**, *a.* : (۱) ناھموار ؛ کھردرا ؛ کھرکھرا ؛ اونچا نیچا ؛ سنگلاخ ؛ پتھریلا - (۲) نا ملائم ؛ ان گھڑ ؛ نا تراش - (۳) تند ؛ سخت ؛ کرخت - (۴) کھرا ؛ نڈر - (۵) کٹھن ؛ سخت ؛ مصیبت کا -

*r. features* : ناھموار چھرہ ؛ بھونڈا نقشا -

**ruggedly**, *adv.* : نا ھمواری سے ؛ ان گھڑ طریقے سے ؛ سختی سے ؛ کھرے پن سے وغیرہ -

**ruggedness**, *n.* : ناھمواری ؛ ان گھڑپن ؛ سختی ؛ کھراپن ؛ کٹھن ھونا -

**Rugose**, *a.* (تاریخ موالید) سلوٹ دار ؛ پرشکن -

**rugosely**, *adv.* : پرشکن طریقے سے -

**rugate, rugous**, *aa.* : سلوٹ دار ؛ پرشکن -

**rugosity**, *n.* : سلوٹ دار ھونا -

**Rühmkorff coil**, *n.* : ایک قسم کا اِمالي لچھا یعنی وہ آلہ جس میں اِمالے (induction) کے ذریعے برقي رو پیدا کي جاتي ھے

**Ruin**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ویراني ؛ مسماری ؛ پامالی ؛ بربادي ؛ تباھي ؛ زوال - (۲) (اکثر جمع) کھنڈر ؛ خرابہ ؛ ویرانہ - (۳) (مجازاً) وہ شخص جو برباد ھوگیا ھو - (۴) باعث بربادی ؛ وجہ زوال - (۵) اُجاڑنا ؛ پامال کرنا ؛ ویران کرنا ؛ تباہ کرنا ؛ زندگی برباد کرنا - (۶) (شعر) گر پڑنا (چوٹ وغیرہ کا) -

*blue r.* : خراب قسم کي جن شراب -

*bring to ruin* : برباد کرنا ؛ تباہ کردینا -

*is but the r of what he was* : بھت شکستہ حال ھوگیا ھے -

*the r. of my hopes* - میري اُمیدوں کا خون ؛ اُمیدوں پر پاني پھرنا -

*the rr. of Rome* : قدیم روما کے باقیات ؛ رومی شھنشاھي طریق کے آثار -

*will be the r. of us* : ھمیں تباہ کردے گا -

**ruination**, *n.* : بربادی ؛ تباھي -

**Ruinous**, *a.* : (۱) شکستہ ؛ اُجاڑ ؛ ویران ؛ برباد - (۲) برباد کرنے والا ؛ تباہ کن -

**ruinously**, *adv.* : تباہ کن طریقے سے -

**ruinousness**, *n.* ; (۱) ویرانی - (۲) تباہ کن ھونا -

**Rule**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) طریقہ ؛ دستور ؛ ریت ؛ رواج ؛ قاعدہ ؛ معیار ؛ (۲) حکومت ؛ عملداري ؛ راج ؛ سلطنت ؛ حکمرانی ؛ فرماں روائي - (۳) آئین ؛ دستور ؛ قاعدہ ؛ ضابطہ ؛ قانون - (۴) (کلیسا) وہ ضابطہ جو راھبوں یا پادریوں کے کسي سلسلے میں رائج ھو - (۵) رول ؛ مسطر ؛ جدول کش - (۶) لوھے کی پٹیاں جس سے مطبع والے سرخیاں، کالم وغیرہ الگ کرتے ھیں - (۷) اثر رکھنا ؛ غلبہ رکھنا ؛ دبانا ؛ قابو میں رکھنا - (۸) (فعل مجھول) (*be ruled by*) مشورے پر چلنا ؛ پیروي کرنا ؛ تعمیل کرنا - (۹) حکومت کرنا ؛ فرمانروائی کرنا - (۱۰) مسطر کرنا ؛ سطریں کھینچھنا - (۱۱) بازار کا رخ کسی خاص سمت ھونا - (۱۲) حکم دینا ؛ فیصلہ صادر کرنا -

*as a r.* : عموماً ؛ عام طور پر -

*by r.* : بندھے ٹکے قاعدے کے مطابق ؛ لکیر کا فقیر بن کر -

*exception proves the r.* : دیکھو Exception -

*golden r.* : دیکھو Golden -

*hard & fast r.* : قاعدہ جس میں اِستثنا نہ ھو -

*r. -joint* : بڑھئي کے پیمانے کے جوڑ -

*r. of the road* : دیکھو Road -

*r. of three* : قاعدۂ اربعۂ متناسبہ -

*r. of thumb* : (۱) وہ قاعدہ جو روز مرہ کے تجربے پر مبنی ھو - (۲) روز مرہ کے تجربے کا -

*r. out* : سرے سے قابل غور نہ سمجھنا ؛ خارج کردینا ؛ غیر متعلق یا نا جائز قرار دینا -

*r. out of order* : (۱) کسی شخص کی تجویز وغیرہ کو خلاف قاعدہ قرار دے کر خارج کردینا - (۲) کسی سوال وغیرہ کو غیر متعلق قرار دے کر روک دینا -

*ruling passion* : شدید دلی شوق (جس کے تقاضے سے آدمي کوئي کام کرنے پر مجبور ھوتا ھے) -

*ruling prices* : رائج قیمتیں -

*r. the roast* : دیکھو Roast -

*standing r.* : وہ ضابطہ جو کوئی جماعت اپنی کار روائی کے لیے بنائے -

*the market rules high* : بازار تیز ہے -

*the rr.* : (تاریخ) Fleet اور King's Bench قید خانوں کے باہر محدود رقبے جن میں قیدی چند شرائط کے تحت رہ سکتے تھے -

*work to r.* : دیکھو work (۲) -

**ruling,** *n.* : فیصلہ -

**Ruler,** *n.* : (۱) حکمران ؛ فرمانروا - (۲) مسطر ؛ رول ؛ جدول کش -

**rulership,** *n.* : حکمرانی ؛ فرمانروائی -

**Rulley, rol-,** *n.* : ایک طرح کا بے دیوار اور بے چھت کا چوپہیا چھکڑا -

**Rum,** *n.* : (۱) رم ؛ گنے کی شراب - (۲) ایک مفرح عرق جو پھلوں کے رس اور روح شراب سے بناتے ہیں -

*r. runner* : (۱) وہ شخص جو امریکا میں ممنوعہ شرابیں خفیہ طور پر محصول سے بچنے کے لیے لاتا ہے - (۲) وہ جہاز جس میں یہ شرابیں لائی جائیں -

**Rum, rummy,** *aa.* : (عامیانہ) عجیب ؛ انوکھا ؛ نرالا -

*r. customer* : خطرناک آدمی یا جانور -

*r. start* : حیرت انگیز واقعہ -

**rumly, rummily,** *advv.* : نرالے طریقے سے ؛ انوکھے طریقے سے -

**rumness, rumminess,** *nn.* : نرالاپن ؛ انوکھاپن :

**Rumansh** : دیکھو Romansh -

**Rumble,** *v. i. & t., & n.* : (۱) گرجنا ؛ کڑکنا ؛ گھڑ گھڑ کرنا - (۲) گڑگڑانا ؛ قراقر ہونا - (۳) گرج ؛ رعد ؛ گھڑ گھڑ - (۴) قراقر ؛ گڑ گڑ - (۵) گاڑی کے پیچھے کا وہ حصہ جو زائد نشست کے طور پر یا سامان کے لیے ٹھیک کیا جائے -

*r.-tumble* : (۱) ناہموار رفتار ؛ ھچکولوں کے ساتھ چلنا - (۲) ایسی گاڑی جو گھڑگھڑ کرے ؛ گھڑگھڑیا -

**Rumbustious,** *a.* : (روز مرہ) اودھم مچانے والا ؛ شور و غل کرنے والا ؛ بھڑ بھڑیا -

**Rumen,** *n.* : جگالی کرنے والے جانوروں کا پہلا معدہ :

**Ruminant,** *n. & a.* : جگالی کرنے والا جانور -

**Ruminate,** *v. i. & t.* : (۱) جگالی کرنا - (۲) غور ، فکر کرنا ؛ غور کرنا ؛ سوچنا -

**ruminative,** *a.* : غور و فکر کا -

**ruminatively,** *adv.* : غور کرتے ہوئے -

**ruminator,** *n.* : غور کرنے والا -

**rumination,** *n.* : جگالی ؛ غور ؛ فکر ؛ سوچ بچار -

**Rummage,** *v. t. & i. & n.* : (۱) (جیب ، مکان ، کتاب وغیرہ میں) تلاش کرنا ؛ ڈھونڈنا ؛ چھان مارنا - (۲) (کسی چیز کے ڈھونڈنے میں کاغذات وغیرہ کو) الٹ پلٹ کر دینا - (۳) ڈھونڈ نکالنا - (۴) انبار میں سے نکلا ہوا سامان - (۵) تلاشی (جہاز وغیرہ کی) -

*r. out* : ڈھونڈ نکالنا -

*r-sale* : (۱) خیراتی کام کے لیے متفرق چیزوں کا نیلام - (۲) لاوارث چیزوں کا نیلام (گودی وغیرہ میں) -

**Rummer,** *n.* : بڑا گلاس -

**Rummy** ; دیکھو Rum (۲) -

**Rumour,** *n. & v. t.* : (۱) افواہ ؛ اڑتی سی خبر ؛ چرچا - (۲) (فعل مجہول) افواہ اڑنا ؛ چرچا ہونا -

*it is rumoured that* : یہ افواہ ہے کہ -

**Rump,** *n.* : (۱) پچھلا حصہ ؛ پٹھا ؛ چوتڑ ؛ سرین - (۲) پارلیمنٹ وغیرہ کا ایک حقیر سا حصہ جو بقیہ ارکان کے الگ ہونے کے بعد رہ جائے خصوصاً انگلستان کی ۱۶۵۹ع کی اور ۱۶۴۸ سے ۱۶۵۳ع تک کی پارلیمنٹ -

*rumpsteak* : پٹھے کے گوشت کا پارچہ -

**rumpless,** *a.* : بے دم کی چڑیا -

**Rumple,** *v. t.* : شکن ڈالنا ؛ جھری ڈالنا ؛ سلوٹ ڈالنا ؛ مل دل ڈالنا ؛ (ترتیب) بگاڑ دینا ؛ الٹ پلٹ دینا -

**Rumpus,** *n.* : (۱) گڑبڑ ؛ شور و غل - (۲) ہنگامہ ؛ جھگڑا ؛ ٹنٹا -

**Rumpy,** *n.* : جزیرۂ مین (Isle of Man) کی بے دم کی بلی -

**Rum-tum,** *n.* : ایک قسم کی چھوٹی کشتی جو دریائے ٹیمز کے نشیبی حصے میں چلتی ہے -

**Run,** *v. i. & t.* (*ran, run*) : (۱) دوڑنا ؛ بھاگنا - (۲) (جانور کا) سرپٹ ، دلکی ، پویا وغیرہ چلنا - (۳) کرکٹ میں رن بنانا - (۴) بھاگ جانا ؛ رفوچکر ہو جانا ؛ فرار ہو جانا (۵) (جانور وغیرہ کا) وحشی ہو جانا - (۶) گھڑ دوڑ میں شریک ہونا (گھوڑے کا) - (۷) (جہاز یا مچھلی کا) تیر کی طرح جانا - (۸) سامن مچھلی کا سمندر سے دریا میں چڑھ جانا - (۹) چلنا (گاڑی کا پہیے پر) ؛ گھومنا (دھرے پر) ؛ آسانی سے حرکت کرنا - (۱۰) کام کرنا ؛ چلنا ؛ چالو ہونا - (۱۱) گاڑی ، کشتی وغیرہ کا (دو مقاموں کے درمیان) چلنا ، آنا جانا - (۱۲) (خبر ، آگ ، جوش وغیرہ کا) پھیلنا - (۱۳) (رنگ کا کپڑے پر) پھیلنا - (۱۴) سرسری طور سے گذر جانا - (۱۵) بہنا ؛ جاری ہونا - (۱۶) (ناک) بہنا ؛ (زخم) بہنا وغیرہ - (۱۷) سلسلہ پہنچنا (کسی مقام تک) ؛ مسلسل چلا جانا (کسی چیز کا دور تک) ؛ حرکت کرنا ، چلنا ، واقع ہونا (کسی خاص ترتیب سے) ؛ بڑھنا (کسی سمت) ؛ مائل ہونا ؛ (بہت سی چیزوں کی ایک) عام حالت ہونا ؛ اوسط قیمت یا نرخ ہونا - (۱۸) (participle کی شکل میں) متواتر ؛ مسلسل - (۱۹) پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا - (۲۰) طے کرنا (راستہ ، مسافت) - (۲۱) گذر جانا ؛ عبور کر جانا - (۲۲) پھرنا ؛ گشت لگانا ؛ گھومنا - (۲۳) برداشت کرنا ؛ (خطرہ وغیرہ) اٹھانا - (۲۴) (کپڑے وغیرہ میں) ٹانکے لگانا - (۲۵) شکار کھیلنا ؛ شکار میں پیچھا کرنا - (۲۶) دوڑ میں مقابلہ کرنا - (۲۷) دوڑانا ؛ چلانا ؛ انتظام کرنا ؛ نگرانی کرنا -

*at a r.* . دوڑتے ہوئے -

*candle runs* : موم بتی میں نالیاں سی بن گئی ہیں اور وہ تیزی سے پگھل رہی ہے -

*contract runs for seven years* : معاہدہ سات سال تک نافذ یا قائم رہے گا -

*courage runs in the family* : بہادری خاندان میں چلی آتی ہے -

*eyes r.* : آنکھ سے آنسو بہ رہے ہیں -

*feeling ran high* : جوش بہت بڑھ گیا -

*fountains r. wine* : فواروں سے شراب نکلتی ہے -

*he who runs may read* : (سہل اور قابل فہم تحریر، تقریر وغیرہ کی تعریف میں کہتے ہیں) راہ چلتا بھی سمجھ سکتا ہے -

*hit the bull's-eyes seven times running* : متواتر سات مرتبہ نشانہ لگایا -

*how your tongue runs* : کیسی قینچی کی طرح زبان چلتی ہے؛ کتنا بکتے ہو!

one's *blood runs cold* : رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں -

*our pears r. big this year* : اِس سال ہماری ناشپاتیاں عام طور پر بڑی ہیں -

*place where writs do not r.* : وہ مقام جہاں احکام نافذ نہیں یا جہاں اُن کی تعمیل نہیں ہوتی -

*play ran 100 nights* : تماشا ایک سو رات چلتا رہا -

*runabout* : (۱) آوارہ گرد - (۲) ہلکی موٹر کار -

*r. about* : دوڑ دھوپ کرنا؛ اِدھر اُدھر دوڑتے پھرنا؛ (بچوں کا) آزادی سے کھیلنا کودنا -

*r. across* or *against* : مڈبھیڑ ہونا؛ اِتفاقاً مل جانا، ملاقات ہو جانا -

*r. after* : (۱) (دوستی یا محبت جتانے کے لیے) پیچھے پیچھے پھرنا - (۲) (کسی کی) محبت کی آرزو میں رہنا؛ (کسی کام میں) دن رات مشغول رہنا -

*r. a scent* : بو پر جانا؛ بو کے ذریعے سے پیچھا کرنا -

*r. at* : بڑھ کر حملہ کرنا -

*r. away (from)* : (۱) فرار ہو جانا؛ بھاگ کھڑا ہونا؛ بھاگ جانا؛ (گھوڑے کا) بھڑک کر بھاگنا - (۲) (گھوڑے یا دوڑنے والے آدمی کا) دوڑ کو چھوڑ کر بھاگ جانا؛ میدان سے بھاگ جانا -

*r. away with* : (۱) لے کر بھاگنا؛ لے بھاگنا؛ لے اُڑنا؛ اُچک لے جانا - (۲) (کسی خیال کو) جھٹ پٹ قبول کرنا؛ بے سوچے سمجھے مان لینا - (۳) (روپیہ وغیرہ) ہاتھ کھول کر خرچ کرنا؛ اُڑانا - (۴) (گھوڑے کا، سوار یا گاڑی کو) لے کر بھاگنا -

*runaway* : فراری؛ مفرور؛ بھاگا ہوا -

*runaway match* or *marriage* : فراری شادی؛ وہ شادی جو کسی عورت کو بھگا کر کی جائے -

*runaway ring* or *knock* : فراری دستک؛ وہ دستک جو کوئی شخص مذاق میں دے کر چل دے -

*r. back over the past* : پچھلے واقعات پر سرسری نظر ڈالنا -

*r. blockade* : دیکھو Blockade -

*r. brandy &c.* : (برانڈی وغیرہ) چپکے سے چنگی دیے بغیر شہر میں داخل کر دینا -

*r. cart into wall* : گاڑی لے جاکر دیوار سے ٹکرا دینا -

*r. cattle* : مویشیوں کو چرنے چھوڑنا -

*r. croquet-hoop* : croquet کھیل میں حلقے سے گیند صاف نکال دینا -

*r. down, over,* or *up* : کہیں کچھ عرصے کے لیے جانا -

*r. down* : (۱) (گھڑی کا) نہ کوکنے کی وجہ سے بند ہو جانا - (۲) (آدمی کا یا صحت کا) کمزور ہو جانا؛ پست ہو جانا -

(۳) ٹکرانا؛ ٹکر سے گرا دینا - (۴) پیچھا کر کے آ لینا - (۵) ڈھونڈھ نکالنا؛ پتا لگا لینا - (۶) برائی کرنا؛ برا کہنا -

*r. dry* : بہتے بہتے رک جانا؛ خشک ہو جانا؛ (حوض کا پانی وغیرہ) ختم ہو جانا -

*r. errands, r. messages* : پیام بر ہونا -

*r. horse* : گھوڑا گھوڑ دوڑ میں شریک کرنا -

*r. in* : (۱) (حریف کا) قریب آ پہنچنا؛ گلے پر پہنچ جانا - (۲) (روز مرہ) گرفتار کر کے قید خانے میں لیجانا - (۳) منتخب کرا دینا (اُمیدوار کو) - (۴) کسی کے ہاں زرا سی دیر کو جانا - (۵) (رگبی فٹ بال) گیند کو حریفوں کے گول تک لے جا کے گول چھو لینا -

*r. in debt* : مقروض ہو جانا؛ قرض دار ہو جانا -

*r. into* : (۱) لت ہو جانا - (۲) سلسلہ جا ملنا - (۳) ٹکرانا - (۴) (کسی تعداد تک) پہنچنا؛ نوبت پہنچنا -

*r. low* or *short* : کم پڑ جانا؛ کمی پڑ جانا -

*r. off* : (۱) بھاگ جانا - (۲) بہ جانا - (۳) گریز کرنا؛ ایک بات کہتے کہتے دوسری بات چھیڑ دینا - (۴) قلم برداشتہ لکھنا - (۵) فرفر پڑھنا - (۶) کسی سیال شے کو کھینچ لینا - (۷) دوڑ کا فیصلہ کرنا (ہار جیت کا) -

*r. on* : (گفتگو کا کسی موضوع کے) متعلق ہونا؛ (دماغ کا کسی خیال میں) منہمک ہونا -

*r. on* : (۱) لکھنے میں (حروف کا) ملا ہوا ہونا - (۲) چلتے رہنا؛ جاری رہنا - (۳) گزر جانا - (۴) کترنی کی طرح زبان چلی جانا - (۵) (چھاپا) (ایک جملہ ختم ہونے کے بعد) اُسی سطر میں دوسرا جملہ شروع کر دینا -

*r.* one *hard* or *close* : دوڑ، مقابلے یا قابلیت میں دوش بدوش ہونا (کسی شخص کے) -

*r.* one's *head against* : سر ٹکرانا؛ سر مارنا -

*r. out* : (۱) ختم ہو جانا - (۲) برتن میں سے بہ جانا - (۳) (کرکٹ) ہٹ مارنے کے لیے آگے بڑھنا - (۴) رسی کا (ڈھیلا ہو کر چرخی وغیرہ سے) کھلنا یا نکلنا - (۵) آگے کو نکلنا - (۶) (مقابلے میں) خاص نمبر پر آنا - (۷) مقابلے یا دوڑ کو پورا کرنا؛ انجام کو پہنچانا - (۸) (توپ وغیرہ کو) آگے بڑھا کر لانا - (۹) (کرکٹ میں) رن آؤٹ کرنا - (۱۰) دوڑ کر شل ہو جانا -

*r. out of* : (کسی شخص کے پاس کسی چیز کا) ذخیرہ ختم ہو جانا -

*r. over* : (۱) تبصرہ کرنا؛ نظر ڈالنا؛ سرسری طور پر دیکھنا - (۲) دھرانا؛ اِعادہ کرنا - (۳) باجے کے پردوں کو چھیڑنا - (۴) (۳) گزر جانا؛ نکل جانا (مثلاً گاڑی کا کسی کے اوپر سے) -

*r. over* : (۱) جھلکنا؛ بہ نکلنا - (۲) دھرانا؛ پھر سے بیان کرنا - (۳) نظر ڈالنا؛ معائنہ کرنا -

*r. rapids* : اپنی کشتی کو آبشار میں اوپر سے نیچے گرانا -

*r. riot* : دیکھو Riot -

*r. risks* : دیکھو Risk -

*r. rope* or *thread through* : رسی یا دھاگا سوراخ میں ڈال کر نکالنا -

*r. sword into* : تلوار بھونک دینا -

*r. the gauntlet* : دیکھو Gauntlet -

*r. the show* : ( عامیانہ ) کسی معاملے میں حاوی ہونا ، چھا جانا -

*r. the street* : لاوارث بچے کی حیثیت سے مارا مارا پھرنا -

*r. thing fine* : کسی کام کے کرنے میں وقت یا خرچ کا ٹھیک ٹھیک حساب کرنا ؛ گنجائش بالکل نہ رکھنا -

*r. through* : (۱) سرسری طور پر پڑھنا ؛ مطالعہ کرنا - (۲) ایک ایک کرکے نبٹانا - ( ۳ ) اُڑا دینا ( دولت ) - ( ۴ ) سرایت کرجانا ؛ پھیل جانا -

*r. through* : ( ۱ ) ( تلوار وغیرہ ) بھونکنا ؛ چبھونا ؛ گھسانا ؛ ہول مارنا - ( ۲ ) کاٹنا ؛ قلمزد کرنا -

*r. to* : ( ۱ ) ( کسی مقدار یا تعداد تک ) پہنچنا ؛ نوبت پہنچنا - ( ۲ ) مقدرت ہونا - ( ۳ ) کافی ہونا ؛ کفایت کرنا - ( ۴ ) ہوجانا ( برباد ) - ( ۵ ) ( پودے کا ) کسی خاص طریق سے نشو و نما پانا - ( ۶ ) مائل ہونا -

*r. to earth* : جانور کا پیچھا کرکے اُس کی رہنے کی جگہ میں جاکر پکڑنا ؛ ( مجازاً ) پتا لگا لینا ؛ ڈھونڈھ نکالنا -

*r. to meet* one's *troubles* : آنے والی مصیبت کا اِنتظار نہ کرنا بلکہ خود اُس کی طرف پیش قدمی کرنا ؛ یہ چاہنا کہ جو مصیبت آنی ہے کل کی آتی آج آ جائے -

*r. up* : ( ۱ ) تیزی سے بڑھنا ؛ قیمت بڑھنا یا چڑھنا - ( ۲ ) کسی مقدار یا تعداد تک پہنچنا - ( ۳ ) دوڑ میں دوسرے نمبر پر آنا - ( ۴ ) بڑھتا چلا جانا ؛ جمع ہوتا چلا جانا - ( ۵ ) نیلام میں بولی بڑھانا - ( ۶ ) قیمت یا شرح بڑھا دینا - ( ۷ ) (دیوار وغیرہ) کھڑی کردینا ( بہت اونچی یا جلدی جلدی ) - ( ۸ ) جوڑنا ؛ میزان دینا -

*r. upon* : ( ۱ ) ( دماغ کا کسی خیال میں ) منہمک ہونا - ( ۲ ) اچانک ملاقات ہوجانا ؛ مڈبھیڑ ہو جانا -

*running account* : دیکھو Account ( ۲ ) -

*running commentary* : سرسری شرح -

*running fight* : (جہاز کا) بھاگتے جانا اور لڑتے جانا -

*running fire* : گولیوں کی فیر یا گولہ باری جو مختلف مقامات سے متواتر کی جائے -

*running jump* : دوڑ کر کودنا -

*running hand* : خط شکست -

*running knot* : پھندا ؛ وہ گرہ جو چھوٹی بڑی ہو سکے -

*running head-line, head,* or *title* : ( ایک صفحے کا ) مکرر عنوان یا سرخی ؛ کئی عنوانات یا سرخیاں -

*running sore* : بہتا ہوا زخم -

*the sands are running out* : رعایت وغیرہ کی مدت ختم ہوئی جاتی ہے ؛ وقت گزرا جاتا ہے

*things must r. their course* : معاملات کو اپنی حالت پر چھوڑ دینا چاہیے -

*tune runs in head* : راگ کانوں میں گونجتا ہے -

*till the blood ran* : حتی کہ خون بہ نکلا -

*verse runs* : شعر رواں ہے -

**Run, n.** : ( ۱ ) دوڑ ؛ جھپٹ - ( ۲ ) ( کرکٹ ) رن - ( ۳ ) روانی ؛ ( معاملات کی ) رفتار ؛ رخ - ( ۴ ) تیزی سے گرنا - ( ۵ ) ( موسیقی ) کئی سروں کا سرعت اور تناسب کے ساتھ یکے بعد دیگرے اِس طرح ادا ہونا کہ ایک ہی سر معلوم ہو - ( ۶ ) خط ؛ لمبا سلسلہ ؛ دور - ( ۷ ) عام مطالبہ - ( ۸ ) عام طبقہ ؛ اوسط درجہ ؛ معمولی قسم - ( ۹ ) تجارتی مال کی قسم - ( ۱۰ ) اُن جانوروں کا گلہ جو ساتھ ساتھ پیدا ہوئے ہوں یا پلے ہوں - ( ۱۱ ) مچھلیوں کا جھنڈ جو حرکت میں ہو ؛ جانوروں کے آنے جانے کا مقررہ راستہ - ( ۱۲ ) مرغیوں وغیرہ کا احاطہ - ( ۱۳ ) چراگاہ - ( ۱۴ ) بڑی نالی ( پانی جمع ہونے کے لیے ) - ( ۱۵ ) جہاز کے پیندے کا ایک حصہ جو پشت جہاز کی طرف تنگ ہوتا جاتا ہے - ( ۱۶ ) اِستعمال کی عام اِجازت -

*a r. on rubber* : ربر کی ہر طرف سے مانگ -

*a r. on the bank* : بینک پر لوگوں کا فوراً روپیہ واپس لینے کے لیے -

*a r. to Paris* : پیرس کا چکر -

*at a r.* : دوڑتے ہوئے -

*came down with a r.* : ( عمارت ، کسی شخص ، بار پیما کے بارے یا قیمتوں کا ) تیزی سے گرنا -

*can not get the r. of it* : اُس کی رفتار کچھ سمجھ میں نہیں آتی -

*had a good r.* : اچھا چکر رہا ؛ اچھا سفر رہا ( شکار ، جہاز یا ریل میں ) -

*have a r. for* one's *money* : پیسا وصول ہو جانا ؛ محنت وصول ہو جانا -

*in the long r.* : دیکھو Long -

*on the r.* : مفرور ؛ بھاگتا ہوا ؛ دوڑ دھوپ میں ( مشغول ) -

*r. - in* : رگبی فٹ بال میں گیند کو گول تک لیجا کر گول چھونا -

*r. - off* : دوڑ کا آخری فیصلہ -

*r. on the red* : جوے کے چکر میں سرخ نمبر پر سوئی کا متواتر رکنا -

*r. up* : شکاری کتوں کی دوڑ خرگوش کے پہلے بار مڑنے تک -

*the common r. of men* : معمولی قسم کے آدمی -

*the r. of* one's *teeth* : بلا معاوضہ کھانا -

**Runagate, n.** : ( قدیم ) آوارہ گرد ؛ نکما آدمی -

**Runcinate, a.** : ( نباتیات ) دندانہ دار ( جس کے گوشے نیچے کی طرف مڑے ہوئے ہوں ) -

**Rundale, n.** : زمین کا مشترکہ قبضہ ( جس میں ہر حصہ دار کے قبضے میں مختلف ٹکڑے آئیں جو متصل نہ ہوں ) -

**Rune, n.** : ( ۱ ) رونی حرف ، قدیم ٹیوٹانی حروف تہجی کا کوئی حرف - ( ۲ ) اِس قسم کا کوئی پر اسرار نشان - ( ۳ ) فنستانی زبان کی نظم یا اِس کا ایک ٹکڑا (۴) قدیم اسکینڈینیویائی تقریم -

*r. -staff* : جادو کی لکڑی جس پر رونی حروف کھدے ہوئے ہوں -

**Rung, n.** : ( ۱ ) ( سیڑھی کا ) ڈنڈا - (۲) سیڑھی ؛ پائدان ( ۳ ) ( کرسی وغیرہ کا ) -

*lowest, topmost, r. of Fortune's ladder* : اکثر مجازاً استعمال ہوتا ہے مثلاً خوش قسمتی کی آخری سیڑھی -

**runged, a.** : ڈنڈے دار ؛ پائدان والا -

**rungless, a.** : بے ڈنڈے کا ؛ لمبے پائدان کا -

**Rung** : دیکھو Ring -

**Runic, a. & n.** : (۱) رونی نشانات - (۲) قدیم اسکینڈینیویائی قسم کی نظم - (۳) رونی کتبہ - (۴) ایک قسم کے بھنگر -

(۵) ایک قسم کا نقش و نگار جو طباعت میں مستعمل ھے -

**Runlet**, *n* : ( قدیم ) شراب کا پیمانہ ( مختلف سائز کا ) -

**Runlet**. *n.* : چھوٹی ندی ؛ نالا -

**Runnel**, *n.* : (۱) نالا ؛ چھوٹی سی نہر - (۲) موری ؛ نالی -

**Runner**, *n.* : (۱) دوڑنے والا ؛ بھاگنے والا وغیرہ - (۲) پیامبر ؛ قاصد؛ ھرکارا - (۳) دلال؛ ایجنٹ ( بینک وغیرہ کا ) - (۴) (تاریخ) پولیس افسر (خصوصاً Bow -Street *r.*) - (۵) ایک پرند کا نام - (۶) = *r.* blockade - (۷) چکی کا پاٹ - (۸) ( جہاز رانی ) ایک رسی جس کا ایک سرا چرخی میں لگا ھوتا ھے اور دوسرا ھک دار ھوتا ھے - (۹) اسٹرا بیری وغیرہ کی بیل کی کوئی شاخ جو علحدہ جڑ پکڑے - (۱۰) ایک پودا جس میں پیچ دار پھلیاں لگتی ھیں - (۱۱) ڈھیلا چھلا جو سلاخ وغیرہ پر آگے پیچھے ھٹ سکے - (۱۲) لکڑی جس پر برف گاڑی پھسلتی ھے - (۱۳) سلاخ وغیرہ جس پر کوئی چیز پھسلتی ھے - (۱۴) بیلن جس سے بھاری چیزیں ڈھکیلی جاتی ھیں -

*r.* -*up* : (۱) کتا جو آخری دوڑ میں پہنچ کر ھار جائے - (۲) کوئی شخص جو کھیل کے آخری مقابلے میں پہنچ کر ھار جائے -

**Running** *n* : دوڑنا وغیرہ -

*in the r* : مقابلے میں جس کے جیتنے کی اُمید ھو -

*make, take up, the r.* : آگے آگے ھونا ؛ رھنمائی کرنا -

*out of the r.* : مقابلے میں جس کے جیتنے کی اُمید نہ ھو -

*r. powers* : وہ اختیار جو ایک ریلوے دوسری کمپنی کو اپنی پٹریوں پر ریل چلانے کا دیتی ھے -

**Runrig**, *n.* = Rundale ( اِسکاچستان )

**Runt**, *n.* : (۱) ویلس کی یا اِسکاچستان کی پہاڑی گاے یا بیل - (۲) بڑی نسل کے پالو کبوتر -

**Rupee**, *n.* : روپیہ -

**Rupture**, *n* & *v.* & *t.* : (۱) بگاڑ ؛ نا اِتفاقی ؛ لڑائی ؛ نا چاقی ؛ ان بن - (۲) (طب) ورم جو کسی عضو کے آگے کو نکل آنے سے پیدا ھو ؛ فتق ( خصوصاً معدی فتق ) - (۳) پھٹ جانا ؛ ٹوٹ جانا - (۴) منقطع کرنا ؛ فسخ کرنا - (۵) توڑنا یا ٹوٹنا؛ علحدہ کرنا یاھونا؛ متفرق کرنا یا ھونا (نیز مجازاً) - (۶) ورم یا فتق پیدا کرنا

**Rural**, *a.* : (۱) دیہاتی ؛ دیہی - (۲) زراعتی ؛ زرعی -

**rurality**, *n.* : دیہاتی پن ؛ زرعی ھونا -

**ruralize**, *v. i.* & *t.*: دیہات بنا دینا یا بن جانا ؛ دیہات میں تبدیل کر نا یا کیا جانا -

**rurally**, *adv.* : دیہات کی حیثیت سے ؛ زرعی حیثیت سے -

**Ruridecanal**, *a.* : دیہات کے کلیسائی حلقے کے پادری یا اُس کی اِقامت گاہ سے متعلق -

**Rusa**, *n.* : جزائر شرق الھند کا بڑا ھرن -

**Ruse**, *n* : ترکیب ؛ چال ؛ بہانہ؛ حیلہ -

*Ruse*, *a.* (fem. -*ee*) : حیلہ ساز ؛ چالاک ؛ چال باز ؛ چلتا ھوا -

**Rush**, *n.* & *v. t.* : (۱) سینٹھا ( جس کا قلم ' کرسیاں وغیرہ بنتی ھیں ) - (۲) ذرہ ؛ حقیر شے -

*r.* -*bearing* : سینٹھوں کا تیوھار ؛ شمالی ملکوں کا ایک تیوھار جس میں گرجے میں بچھانے کے لیے سینٹھے وغیرہ اور دیواروں کو سجانے کے لیے ھار لے جاتے ھیں -

*r. candle* : سینٹھے کی مشعل ( سینٹھے کو چربی میں ڈبو کر بناتے ھیں ) -

*r. ring* : سینٹھے کا چھلا جو پہلے جھوٹ موٹ کی شادی میں دولھا دلھن کو پہناتے تھے -

*rushlight* : سینٹھے کی مشعل کی روشنی - (۲) (مجازاً) کند ذھنی ؛ محدود معلومات -

**rushlike**, *a.* : سینٹھے کا سا -

**rushy**, *a.* : جہاں سینٹھے کثرت سے ھوں -

**Rush**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ڈھکیلنا ؛ گھسیٹنا ؛ کھینچنا ؛ زبردستی لے جانا ؛ کشاں کشاں لیجانا - (۲) (فوج) حملہ کرکے لے لینا یا قبضہ کرلینا - (۳) ( کسی جگہ سے ) جھپٹ کر گذ جانا - (۴) جھرمٹ کرکے قبضہ کرلینا ؛ نرغہ کرکے چھین لینا - (۵) بہت زیادہ قیمت وصول کرنا ؛ ٹھگنا - (۶) جھپٹنا ؛ تیزی سے آگے بڑھنا ؛ عجلت کرنا ؛ بے سمجھے بوجھے کر بیٹھنا - (۷) تیزی سے بہنا، گرنا، پھسلنا یا لڑھکنا - (۸) دوڑ؛ جھپٹ؛حملہ؛ ھلا - (۹) (فٹ بال) کئی کھلاڑیوں کا گیند لیکر جھپٹنا ؛ ھلا - (۱۰) ھجوم ؛ نرغہ ( خصوصاً سونے کی کان پر ) - (۱۱) کسی چیز کی بہت زیادہ مانگ ؛ گرم بازاری -

*refuse to be rushed* : کوئی کتنا ھی کہے مگر جلدی نہ کرنا ؛ اِطمینان اور سہولت سے کام کرنا -

*r. at* : حملہ کرنا -

*r. bill through* : مسودۂ قانون کو جلدی جلدی منظور کرا لینا -

*r.* - *hours* : ( کار وبار میں ) ھجوم کا وقت ؛ ھلے کا وقت -

*r. into print* : مضمون یا کتاب جھٹ سے لکھ کر چھپوا دینا -

**Rusk**, *n.* : کلچہ ؛ بڑا بسکٹ -

**Ruskinian**, *a.* & *n.* : (۱) رسکن کا پیرو - (جان رسکن جس نے عمرانی مسائل اور فنون لطیفہ پر کتابیں لکھی ھیں - وفات ۱۸۹۰ ع ) - (۲) رسکن کے انداز و اصول پر یا اُس کے طرز کا -

**Ruskinese**, **Ruskinesque**, *aa.* & *nn.* : (۱) رسکن کا طرز - (۲) رسکن کی سی عبارت ؛ رسکن کا اُسلوب بیان یا انداز -

**Ruskinism**, *n.* : فنون و معاشیات میں رسکن کے اُصول و خیالات کا اِلتزام یا لحاظ -

**Ruskinize**, *v. i.* & *t.* : رسکن کے رنگ میں رنگنا یا رنگا جانا -

**Russ**, *v. i* & *t.* : (۱) روسی شخص ؛ روس کا باشندہ - (۲) روسی زبان - (۳) روسی ؛ روس کا -

**Russify**, *v. t.* : روسی بنانا -

**Russification**, *n.* : روسی بنانا یا بنایا جانا -

**Russophil**, *n.* & *a.* : روس دوست -

**Russophilism**, *n.* : روس دوستی -

**Russophobe**, *n.* & *a.* : روس ترس ؛ روس سے ڈرنے والا -

**Russophobia**, *n.* : روس ترسی ؛ روس کا خوف جو مرض کی حد تک پہنچ جائے -

**Russell (cord)**, *n.* : رسل کی ڈوری ( مخلوط سوت اور اُون کی جو طالب علموں کے گون وغیرہ میں اِستعمال ھوتی ھے ) -

**Russet**, *n* & *a.* : (۱) گیروے یا بادامی رنگ کی کھادی - (۲) گیروا یا سرخی مائل بادامی (رنگ) - (۳) اِس رنگ کا موٹے چھلکے کا سیب - (۴) ( قدیم ) دیہاتی ؛ گنوار ؛ سیدھا سادا -

**Russety**, *a.* گیروا ؛ بادامی -

**Russia (leather)** *n.* : ایک قسم کا روغنی چمڑا جو جلد سازی

میں استعمال ہوتا ہے -

**Russian**, *n.* & *a.* : (۱) روسی ؛ روس کا باشندہ - (۲) زبان - (۳) روسی ؛ روس کا -

**Russianize**, *v. t.* : روسی بنانا -

**Russniak**, *n.* & *a.* : روس کوچک یا گلیشیا کا باشندہ یا وہاں کی زبان ؛ روسنیاک -

**Rust**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) زنگ ؛ مورچہ ؛ زنگار - (۲) (مجازاً) زنگ لگ جانا ؛ پڑے پڑے بیکار ہو جانا ؛ زنگ ؛ پھپوندی - (۳) پھپوندی جو پودوں میں لگ جاتی ہے - (۵) زنگ لگنا ؛ زنگ آلود ہونا - (۶) (مورچہ یا زنگ کا کسی چیز کو) کھا جانا - (۷) پڑے پڑے بے کار ہو جانا -

*better wear out than rust* : (بوڑھوں کو چستی کی تاکید کے طور پر کہتے ہیں) زنگ لگنے سے گھس جانا اچھا -

**rustless**, *a.* : بے زنگ ؛ جسے کبھی زنگ نہ لگے -

**Rustic**, *a.* & *n.* : (۱) دیہاتی ؛ گانو کا - (۲) دہقانی ؛ گنوار ؛ اکھڑ ؛ ناتراشیدہ ؛ اُجڈ ؛ بے ڈول ؛ ان گھڑ - (۳) بھدا ؛ بھدا (کام) - (۴) بے قاعدہ ، بے ڈھنگے (کتابت کے حروف) - (۵) (تعمیر) کھردرا ؛ نا ہموار ؛ بھدا ؛ ان گھڑ - (۶) گنوار ؛ دیہاتی -

**urstically, rusticly**, *advv.* : (شاذ) دہقانوں کی طرح ؛ گنوارو پن سے ؛ بھدے طریقے سے -

**rusticity**, *n.* : گنوارپن ؛ دہقانیت ؛ بھدا پن -

**Rusticate**, *v. i.* & *t.* : (۱) دیہات میں رہنا ؛ دیہاتی زندگی بسر کرنا - (۲) (طالب علم کو) مدرسے سے کچھ عرصے کے لیے نکال دینا ؛ عارضی اخراج کرنا - (۳) دیہاتی بن جانا - (۴) بھدا یا کھردرا بنانا (عمارت وغیرہ کو) -

**rustication**, *n.* : (۱) دیہات کی بود باش ؛ دیہاتی بن جانا - (۲) عارضی اخراج (طالب علم کا) -

**Rustle**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) سرسرانا ؛ کھڑکھڑانا ؛ پڑپڑانا (مینھ کا) - (۲) سرسراہٹ ؛ کھڑکھڑاہٹ ؛ پڑپڑاہٹ -

**rustlingly**, *adv.* : سرسراتے ہوئے وغیرہ -

**Rusty**, *a.* : (۱) زنگ خوردہ ؛ زنگ آلود ؛ زنگ لگا ہوا ؛ مورچہ لگا ہوا - (۲) پھٹی ہوئی ؛ چرچراہٹ کی (آواز) - (۳) کند ؛ ازکار رفتہ ؛ پرانا ؛ فرسودہ ؛ گھسا ہوا - (۴) (کالے کپڑے کے لیے آتا ہے) جس کا رنگ اُڑ گیا ہو - (۵) زنگ کے رنگ کا ؛ گہرا بادامی -

**rustily**, *adv.* : زنگ آلودہ یا کند چیز کی طرح -

**rustiness**, *n.* : زنگ آلودہ ہونا ؛ فرسودگی -

**Rut**, *n.* & *v. t.* : (۱) وہ نالی سی جو گاڑی کے پہیے سے بن جاتی ہے ؛ لیک ؛ باعن - (۲) مقررہ دستور ؛ پرانا رواج ؛ باپ بھدا کا طریقہ - (۳) لیک ڈالنا -

**rutty**, *a.* : لیک دار -

**Rut**, *n.* & *v. i* : (۱) ہرن کا گرمانا یا مستی پر آنا - (۲) ہرن کی گرمی یا مستی -

**ruttish**, *a.* : مست ؛ مستی پر آیا ہوا -

**Ruth**, *n.* : (قدیم) رحم ؛ ترس ؛ درد -

**ruthless**, *a.* : بے رحم ؛ سنگدل ؛ بے درد -

**ruthlessly**, *adv.* : بے محابا ؛ سنگدلی سے ؛ بے دردی سے -

**ruthlessness**, *n.* : بے رحمی ؛ بے دردی ؛ سنگدلی -

**-ry** : لاحقہ (دیکھو -ery) -

**Rye** *n.* : رئی ؛ ایک قسم کا غلہ جو شمالی یورپ میں ہوتا ہے -

**Rye-grass**, *n.* : ایک قسم کی گھاس جو چارے کے کام آتی ہے -

**Ryepeck**, *n.* : بڑی میخ جس میں اڑھے کی شام لگی ہوتی ہے اور اُس میں کشتیوں کو باندھ دیتے ہیں -

**Rymer**, *n.* : دریا کے بند کا کھمبا جس میں چپو سے لگے ہوتے ہیں -

**Ryot**, *n.* : رعیت ؛ کاشتکار (ہندوستان کا) -

# S

**S**, letter (pl. *Ss*, *S's*) : (۱) حرف ایس ؛ انگریزی الف بے کا اُنیسواں حرف جو (س) کی یا کبھی (ز) کی آواز دیتا ہے ، اور معدودے چند لفظوں میں کوئی آواز نہیں دیتا - (۲) حرف ایس کی شکل کا ؛ لہریےدار ؛ دوخما ؛ دوہرے خم والا - (۳) گھمار ؛ خمیدگی ؛ پیچ ؛ پیچیدگی ؛ اعوجاج ؛ انحنا (مثلاً *the river makes a great S.* قام پر ندی بہت پیچ و خم کھا کر نکلتی ہے) -

ذیل کی شکلوں میں بطور مخفف استعمال ہوتا ہے : (۱) (قدیم) *God's* کے لیے *'sblood* میں اور دوسری قسموں میں - (۲) (روز مرہ) بجائے *is* کے *he's* ؛ *she's* ؛ *it's* وغیرہ میں - (۳) (روز مرہ) بجائے *has* کے خصوصاً *Smith's* سے *p. p.* قبل مثلاً *he's done it* - (۴) بجائے *us* کے *let us* میں ، مثلاً *let's go* -

**Sab(a)ean**, *a.* & *n.* : (۱) یمن کے علاقہ سبا کا باشندہ ؛ یمن قدیم کا باشندہ - (۲) ستارہ پرست ؛ صابی (یہ لفظ غلطی سے Sabian کا مرادف خیال کیا جاتا ہے) -

**Sabaism**, *n.* : صابیت ؛ ستارہ پرستی -

**Sabaoth**, *n.* pl. (انجیل کی اصطلاح) رب العالمین ؛ انسانوں کا مالک (*Lord of S.*) -

**Sabbatarian**, *n.* & *a.* : (۱) یوم سبت کا ماننے والا ؛ آرام اور عبادت کے دن کا ماننے والا ؛ سبتی ؛ سبتیہ ؛ سبت پرست ؛ وہ یہودی جو (سنیچر کو) یوم سبت منائے ؛ وہ عیسائی جو (اتوار کو) یوم سبت منائے - (۲) وہ عیسائی شخص یا فرقہ جو سنیچر کو سبت منانے کا عقیدہ یا عمل رکھے - (۳) سبتی ، عقیدۂ سبت یا سبت پرستی سے متعلق -

**sabbatarianism**, *n.* : سبت پرستی ؛ سبت پسندی -

**Sabbath**, *n.* : سبت ؛ یوم السبت ؛ آرام کا (نیز *sabbath day*) دن ؛ عبادت و آرام کا دن ؛ وہ دن جو عبادت الٰہی اور آرام و آسائش کے لیے مخصوص ہو ؛ یوم راحت ؛ عبادت و آرام کا دن جو بنی اسرائیل کے لیے مقرر کیا گیا تھا (یہودیوں میں سنیچر اور عیسائیوں میں اتوار یوم السبت ہے) -

*s. - day's journey*: (۱) سفر سبت ؛ وہ سفر جو اسرائیلی سبت کے دن کرنے کے مجاز ہیں یعنی کوئی ۱۲ سو گز کا سفر - (۲) مختصر سفر ؛ تھوڑا سا سفر ؛ آسان سفر ؛ راحت و آرام کا سفر -

*break the s.* : سبت کے احکام کو توڑنا ؛ سبت نہ منانا -

*keep the s.* : سبت منانا -

*s. - breaker* : سبت شکن -

*witche's s.*: سبت الساحرات ؛ ایک سالانہ جشن جو آدھی رات کو بھوت پریت اور جادو گر مل کر مناتے ہیں ۔

**sabbathless**, *a.* : بلا سبت ؛ بغیرسبت ؛ لاسبتی ۔

**Sabbatic(al)** *aa.* : سبتی ؛ سبت سے متعلق ۔

*s. year* : سبتی سال : سال آزادی یعنی ہر ساتواں برس جب کہ بنی اسرائیل کو حکم تھا کہ اپنے غلاموں اور مقروضوں کو آزاد کر دیں ، اور زمین کا جوتنا بونا موقوف کر دیں

*sabbatical river* : یہودیوں کے قصہ کہانیوں میں ایک ندی جو یوم السبت کو نہیں بہتی ۔

**sabbatically**, *adv.* : سبتی طور پر ۔

**Sabbatize**, *v. i. & t.* : سبتانا ؛ سبت منانا ؛ آرام کرنا ؛ تعطیل منانا ۔

**Sabellian**, *a. & n.* : سابیلی ؛ اِس عقیدے کا معتقد کہ باپ بیٹا اور روح القدس خدائے واحد کی مختلف حیثیتوں کے نام ہیں ۔

**Sabelian**, *a. & n.* : ( تاریخ روما ) قدیم اِطالیا میں اقوام کا ایک گروہ جس میں سابینی ، سامنیتی اور کمپانی وغیرہ قومیں شامل تھیں ۔

**Sabian**, *a. & n.* : صابی؛ ایک پرانا فرقہ جس کا ذکر قرآن میں موحد فرقوں کے ساتھ کیا گیا ہے ۔

**Sabicu**, *n.* : (۱) جزیرۂ کیوبا ( Cuba) کا ساگوانی درخت (۲) اِس کی سخت اور پایدار قیمتی لکڑی ۔

**Sabine**, *a. & n.*: سابینی ؛ سابینی فرقے کا فرد ( یہ قدیم اطالیا کی ایک قوم تھی جو اپینائن کے وسطی اضلاع میں بستی تھی ) ۔

**Sable**, *n.* : ( ۱ ) سابل ؛ ایک قسم کا گوشت خور چوپایہ جو ایشیا اور یورپ کے شمالی علاقوں میں پایا جاتا ہے ۔ (۲) سمور ، سابل (۳) مہین سرقلم جو سمور سے بنایا جاتا ہے ۔

**Sable**, *n. & a* : (۱) ( خاندانی مارکوں میں ) سیاہ رنگ ۔ (۲) (شعر میں) سیاہ رنگ : کالا رنگ ؛ (شعر و اِنشا؛ جمع) ماتمی ( کالا ) لباس(۳) سیاہی مائل؛ تاریک ؛ تیرہ و تار ؛ اندھیرا ؛ اُداس ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ دل گیر ؛ پر خوف و خطر؛ ڈراؤنا ؛ مہیب

*his s. Majesty* : سلطان ظلمت ؛ شیطان ۔

*s. antelope* : کالا ہرن ۔

**sabled**, *a.*: سیاہ ؛ سیاہ کیا ہوا ؛ مغموم؛ ماتمی ۔

**sably**, *adv.*: دل گیرانہ؛ مغمومانہ ۔

**Sabot**, *n.*: (۱) لکڑی کی جوتی جو ایک کندے کو کھود کر بنائی جاتی ہے اور جسے فرانس اور بلجیم کے کاشتکار پہنتے ہیں ؛ کھڑاویں ۔ (۲) (فوجی اصطلاح) لکڑی کا قرص، جو گولوں وغیرہ پر لگا یا جاتا ہے ۔ (۳) (صنعت) شام ، جو ستونوں وغیرہ پر لگائی جاتی ہے ۔

**saboted**, *a.*: (۱) کھڑاوں دار؛ کھڑاویں پہنے ہوئے ۔ (۲) قرص لگاہوا ۔ (۳) شام دار ؛ شام لگا ہوا ۔

**Sabotage**, *n.*: (۱) مزدوروں کا سرمایہ دار سے بگڑ کر کلوں کو توڑ پھوڑ ڈالنا یا کوئی پرزہ نکال کر بے کار کر دینا ۔ (۲) کینہ توزی ؛ شرارت سے کام خراب کرنا ؛ شرارت انگیزی ۔

**Sabre**, *n. & v. t.* : (۱) سیف ؛ تیغا ؛ رسالے کے سوار کی تلوار ؛ تلوار جو خم دار ہوتی ہے ۔ (۲) زجاج گیر : تانبے کا نف گیر جس سے پگھلایا ہوا شیشہ اُتارا جاتا ہے ۔ (۳) (جمع) رسالے؛ رسالے کے سوار ۔ (۴) رسالے کے گھوڑے ۔ (۵) رسالے کے گھوڑے اور سوار ۔ (۶) تہ تیغ کرنا ؛ تلوار سے وار کرنا ؛ تلوار چلانا ؛ قتل کرنا ۔

*s.-out* : تلوار کا گھاو ۔

*s. -bill* : ایک پرندہ جس کی چونچ تلوار سی ہوتی ہے ؛ سیف منقار ؛ تیغ منقار ۔

*s. -toothed lion* or *tiger*: ایک قسم کا شیرنما جانور جو اب معدوم ہے ، اِس کی اُوپر کی داڑھ تلوار کی صورت کی ہوتی تھی ؛ شمشیر دنداں ۔

*s. -wing* ; ایک قسم کا پرندہ جس کے بازو سیف نما ہوتے ہیں ؛ سیف پر ؛ تیغ پر ؛ شمشیر پر ۔

*the enemy has 3000 ss.* : دشمن کے ساتھ ہزارسوارہیں ۔

**Sabretache**, *n.*: توس دان ؛ چرمی کیسہ جسے رسالے کے افسر حمائل کر لیتے ہیں ۔

*Sabreur*, *n.*: رسالے کا سوار جو سیف سے مسلح ہو ۔

*beau s.* : بارعب افسر رسالہ

**Sabulous**, *a.* : ریگستانی ؛ (طب) ریگی ؛ جس میں ریت ہو ؛ ریگ مثانہ ۔

**Saburra**, *n.*: (طب)ریگ معدہ؛ ایک دانہ دار مادہ جو سوءہضم کی وجہ سے معدے میں پیدا ہو جاتا ہے ۔

**Sac**, *n.*: (۱) تھیلی ؛ صرہ ؛ تھیلی کا سا غشائی ظرف جو حیوانی اور نباتی اجسام میں پایا جاتاھے ۔ (۲) کلتی ؛ پھوڑا ؛ دنبل ۔

**Saccate**, *a.*: (نباتیات) تھیلی نما ؛ کیسہ نما؛ تھیلی سا پھولا ہوا ۔

**Sacchar** - (یونانی لفظ کی انگریزی لکھاوٹ علمی اِصطلاحوں میں)

*saccharate* : شکری (یا شکرین) نمک

*saccharic acid* : شکری (یا شکرین) تیزاب ؛ شکر ترشہ ۔

*sacchariferous* : شکریلا ؛ شکر زا ؛ شکر آور ؛ شکر آفرین ۔

*saccharify* : شکرانا؛ (نشاستے کو) شکر میں تبدیل کرنا ۔

*saccharimeter* : شکر پیما ؛ شکر نما ؛ آلہ جس سے کسی چیز میں شکر کی مقدار دریافت کی جاتی ہے ۔

*saccharin(e)* : شکرین؛ شکر نما مادہ جو کوئلے سے نکالا جاتا ہے اور گٹھیا یا ذیابیطس کے مریض کو شکر کے بجائے دیا جاتا ہے ۔

*saccharine* : شکریلا ؛ شکردار؛ شکر صفت

*saccharo-*: = Sacchar-

*saccharoid* : (ارضیات) شکری ؛ شکر صورت ؛ مانند شکر ؛ شکر جیسی چیز ۔

*saccharometer* : شکر سنج ؛ آلہ جس سے ثقل نوعی کی بنا پر کسی محلول میں شکر کی مقدار دریافت کی جاتی ہے ۔

*saccharose* : قیر انگوری شکر؛ شکر کی ایک کیمیاوی نوع ۔

**Sacciform**, *a.* : کیسہ نما ؛ تھیلی نما ۔

**Saccule**, *n.*: چھوٹی تھیلی ؛ بٹوا ۔

**saccular, sacculate, -ated**, *aa.* : تھیلی سا ۔

**sacculation**, *n.* : تھیلی کی شکل کا ہو جانا ۔

**Sacerdocy**, *n.* ( شاذ ) پادریوں کے فرائض ؛ عمل کہنوتی ؛ فرائض کہنوتی ۔

**Sacerdotage**, *n.* : (مزاحا) برہمنی راج ؛ حکومت جس پر مذہبی رنگ غالب ہو ۔

**Sacerdotal**, *a.* : (۱) مرشدانہ ؛ مشائخانہ ؛ پروہتی ؛ پاک ؛ متبرک ؛ مقدس - (۲) پیر پرست ؛ مشائخ پرست -

**sacerdotally**, *adv.* : (۱) مرشدانہ انداز سے ؛ مشائخانہ طور پر - (۲) پیر پرستانہ ؛ مرشد پرستانہ -

**sacerdotalism**, *n.* : حکومت علماء ؛ سیادت مشائخ -

**sacerdotalist**, *n.* : پیر پرست ؛ مشائخ پرست -

**sacerdotalize**, *v. t.* : پاک نا ؛ مقدس و متبرک بنانا ؛ مذہبی رنگ دینا ؛ پیر پرست بنا دینا -

**Sachem**, *n.* : - (تلفظ : ساچیم) بعض قدیم امریکی قبائل کا سردار

**Sachet**, *n.* : - (تلفظ : سشے) خوشبو کی تھیلی ؛ خوشبو کی پڑیا

**Sack**, *n.* & *v. t.* : (۱) بورا ؛ بوری ؛ تھیلا ؛ گٹھا - (۲) جامہ ؛ لبادہ ؛ ڈھیلا ڈھالا سایہ ؛ نیز (*Sacque*, *Sac*) چوڑا چکلا لہنگا ؛ چوڑا چکلا اور ڈھیلا ڈھالا کوٹ (زنانہ یا مردانہ) - (۳) بوریوں میں بھرنا ؛ تھیلوں میں بھرنا - (۴) (روز مرہ) بر طرف کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ نکال باہر کرنا ؛ برخاست کرنا - (۲) (روز مرہ) مقابلے میں ہرانا ؛ شکست دینا -

*at 12/- the s.* : ۱۲ شلنگ فی بوری -

*get the s.* : نکال دیا جانا ؛ الگ کر دیا جانا وغیرہ -

*give* one *the s.* : نکال دینا ؛ الگ کر دینا ؛ موقوف یا برخاست یا برطرف کرنا یا کر دینا -

*sackcloth* : (۱) سن کا کپڑا ؛ موٹا جھوٹا لباس ؛ ٹاٹ کا جامہ - (۲) (مجازاً) ماتمی لباس ؛ لباس کفارہ ؛ توبہ کا لباس (خصوصاً بائبل میں مثلاً *in sackcloth & ashes* توبہ کا لباس پہنے ہوئے) -

*s.-race* : بوری کی دوڑ ؛ تھیلے کی دوڑ -

**sackful**, *n.* : ایک بورا ؛ ایک بوری ؛ بورا بھر ؛ بوری بھر -

**Sack**, *v. t.* & *n.* : (۱) لوٹنا مارنا ؛ لوٹ مار کرنا ؛ غارت گری کرنا ؛ تاخت تاراج کرنا ؛ تباہ و برباد کرنا - (۲) تاخت و تاراج ؛ غارت گری ؛ لوٹ مار -

**Sack**, *n.* : (تاریخ) سفید شراب کی قسمیں جن کی درآمد ہسپانیا سے ہوا کرتی تھی -

*half-pennyworth of bread to intolerable deal of s.* ضروری چیزیں ندارد، بے کار چیزیں بھری پڑی ہیں -

**Sackbut**, *n.* : ایک قسم کا طنبورہ جواب رائج نہیں -

**Sackless**, *a.* : (قدیم) بے گناہ ؛ معصوم ؛ بے ضرر ؛ سادہ لوح -

**Sacque** : دیکھو Sack (نمبرایک) -

**Sacral**, *a.* : (۱) (تشریح) پیڑو (sacrum) کی ہڈی سے متعلق - (۲) رسوم مقدسہ سے متعلق ؛ مقدس ؛ متبرک -

**Sacrament**, *n.* & *v. t.* ; (۱) عیسائیوں کی مذہبی رسم جو باطنی اور روحانی اتصال الٰہی کی ظاہری علامت مانی جاتی ہے، اور عشائے ربانی پر اس لفظ کا اطلاق ہوتا ہے مگر قدیم فرقوں کے نزدیک متبرک رسم ہو - (۲) باطنی معنی رکھنے والی چیز - (۳) قسم ؛ حلف ؛ عہد و پیمان - (۴) مقدس اثر یا نشانی -

*take receive, the s. to do* or *upon* : کسی وعدے یا عہد کی مضبوطی کے لیے اصطباغ کی رسم ادا کرنا ؛ (مجازاً) قسم کھانا ؛ حلف اٹھانا ؛ حلف دینا ؛ حلف دے کر پابند کرنا ؛ قسم دے کر عہد و پیمان پر مجبور کرنا -

**Sacramental**, *a.* & *n.* : صفت ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**sacramentality**, *n.* : اسم ؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**sacramentalism**, *n.* : (تاریخ) انکار حضوری ؛ اس عقیدے کا انکار کہ "عشائے ربانی کی روٹی اور شراب ، مسیح کا گوشت اور خون ہے" بخلاف اس کے یہ ماننا کہ یہ محض مجاز و استعارہ ہے -

**sacramentalist**, *n* : عقیدۂ انکار حضوری کا معتقد -

**sacramentally**, *adv* : متعلق فعل، مذکورۂ معنوں میں -

**Sacramentarian**, *a.* & *n* : منکر حضوری

**sacramentarianism**, *n.* : انکار حضوری کا عقیدہ -

**Sacrarium**, *n.* (pl. -*ia*) : (۱) خانۂ مندر ؛ خانۂ مسجد ؛ گھر کے اندر کا مندر ؛ وہ کمرا جو گھر کے اندر گھریلو دیوتاؤں کی پرستش کے لیے یا عموماً عبادت کے لیے مخصوص ہوتا ہے اور جس میں داخل ہونا ممنوع خیال کیا جاتا ہے - (۲) گرجا کا وہ حصہ جو قربان‌گاہ کے کٹھرے کے اندر محصور ہوتا ہے -

**Sacre**, *v. i.* : قسم کھانا -

**Sacred**, *a.* : (۱) پاک ؛ مقدس ؛ متبرک ؛ مذہبی ؛ دینی ؛ محترم ؛ معظم ؛ شریف ؛ قابل تعظیم ؛ واجب التعظیم ؛ مستحکم ؛ مضبوط ؛ اٹل - (۲) منسوب ؛ موسوم ؛ معنون -

*he regards it as his s. duty* : (وہ) اس کو اپنا مقدس فرض خیال کرتا ہے -

*His most S. Majesty the King* : تقدس مآب ، جلالت مآب ، ملک معظم

*no place was sacred from him* (or *his outrage*) : اس کے نزدیک کوئی مقام مقدس نہ تھا ، اس سے یا اس کی غارت گری سے کوئی جگہ محفوظ نہ تھی -

*s. beetle* : مقدس بھونرا -

*s. book* : مقدس کتاب -

*s. concert* : مقدس منتاکی ؛ مقدس چوکی (بجانے والوں کی) -

*s. history* : تاریخ مقدس -

*s. ibis* مقدس سارس (سارس جو قدیم مصریوں کے نزدیک قابل پرستش خیال کیا جاتا تھا) -

*s. monky* : مقدس بندر -

*s. music* : مذہبی راگ

*s. number* : ۷ کا ہندسہ ؛ متبرک عدد ؛ مبارک عدد

*s. poetry* : مذہبی شاعری -

*s. writings* : تصانیف مقدسہ -

*the s. right of insurrection* : سرکشی کا متبرک حق -

*their property* (or *persons*) *will be held sacred* : ان کے مال کا احترام کیا جائے گا ، اس کو ہاتھ نہ لگایا جائے گا ؛ ان کے جسموں کا احترام کیا جائے گا ، ان کو ہاتھ نہ لگایا جائے گا -

**sacredly** ; *adv.* : تبرکاً و تیمناً ؛ بہ تعظیم و تکریم -

**sacredness**, *n.* : تقدس ؛ پاکی ؛ پاکیزگی -

**Sacrifice**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) قربانی ؛ نذر ؛ صدقہ - (۲) بھینٹ ؛ بل ؛ ذبیحہ - (۳) ایثار ؛ قربانی - (۴) نقصان ؛ کھانا ؛ تج دینا (۵) تصدق کرنا ؛ صدقہ کرنا ؛ فدا کرنا ؛ قربان کرنا ؛ نثار کرنا ؛ نچھاور کرنا ؛ نذر کرنا ؛ چڑھاوا چڑھانا ؛ بھینٹ چڑھانا - (۶) ذبح کرنا - (۷) نقصان سہنا - (۸) کھونا ؛ ترک کرنا ؛ تج دینا -

*at some s. of regularity* : باقاعدگی (پابندی) کو قربان کرکے -

*his health was the s. demanded of him* : جس شے کی قربانی اُس سے طلب کی جاتی تھی ' وہ اُس کی صحت تھی -

*s. accuracy to vividness*: صحت کو شوخی بیان پر قربان کرنا -

*self-s* : ایثار -

*she has sacrificed herself, her whole life, her pleasures, for his sake* : اُس عورت نے اپنے آپ کو ' اپنی جان کو ' اپنے عیش کو اُس پر قربان کردیا -

*the great* or *last s* : آخری قربانی ' سب سے بڑی قربانی یعنی جان کی قربانی ؛ جان دے دینا (خصوصاً ملک و ملت کی راہ میں) -

*the surplus stock for sale at a large s.* بچا ہوا سامان گھاٹا اُٹھا کر فروخت کرنے کے لیے -

*you will gain nothing by the s. of your principles* : اپنے اُصول کے قربان کر دینے سے تم کو کچھ حاصل نہ ہوگا -

**sacrificial**, *a* : ذبیحی : نذر و نیاز سے متعلق ؛ صدقہ و تصدق سے متعلق -

**sacrificially**, *adv.* : - نذر و نیاز کے طور پر ؛ بھینٹ بنا کر -

**Sacrilege**, *n* : (متبرک شخص یا شے کی) بے حرمتی ؛ (مذہبی) بے ادبی ؛ مقدس مقام میں چوری کرنا یا ڈاکا مارنا -

**sacrilegious**, *a.* : صفت ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**sacrilegiously**, *adv* : بے ادبی کے ساتھ ؛ گستاخانہ -

**sacrilegist**, *n.* : مذہبی اُمور میں گستاخی کا مرتکب ؛ جس شخص نے مذہب کی توہین کو اپنا شعار بنالیا ہو ؛ بے رحمت -

**Sacring**, *n.* : ( متروک ) تقدیس ؛ عشاے ربانی کے اجزا و عناصر کی تقدیس ؛ اُسقفوں یا بادشاہوں کے تقرر کی مذہبی رسم -

*s.-bell* : جرس تقدیس ؛ وہ گھنٹا جو عشاے ربانی میں روٹی کو بلند کرنے کے وقت بجتا ہے -

**Sacrist**, *n* :- (گرجا یا معبد میں) ظروف مقدسہ کا محافظ عہدہ دار -

**Sacristan**, *n.* : ( ۱ ) (قدیم) گرجا میں رہنے والا) گورکن - ( ۲ ) ملبوسات مقدسہ کا محافظ -

**Sacristy**, *n.* : گرجا کے کپڑے اور برتن رکھنے کی جگہ -

**Sacrosant** *a.* :- مقدس ؛ متبرک ؛ پاک ؛ واجب التعظیم

**sacrosanctity**, *n.* : تقدس ؛ تبرک -

**Sacrum**, *n.* : مقعد کی ہڈی (تکونی شکل کی) -

**sacral**, *a.* : صفت ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Sad**, *a.* : ( ۱ ) اُداس ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ محزون ؛ حزیں ؛ رنجیدہ ؛ دلگیر ؛ ملول - (۲) غمناک ؛ اندوہناک - ( ۳ ) خراب : ناقابل اِصلاح ؛ بے اِنتہا خراب - (۴) (روٹی وغیرہ) موٹی ؛ بھاری ؛ خمیری - ( ۵ ) ( رنگ ) دھندلا ؛ دھیما ؛ مدھم ؛ ھلکا ؛ صوفیانہ -

*a sadder & a wiser man* : جس نے کچھ کھو کے سیکھا ہو ؛ جسے تکلیف اُٹھانے کے بعد عقل آئی ہو ؛ جو ٹھوکریں کھا کے سنبھلا ہو -

*a s. coward* : - بڑا بودا ؛ نہایت بز دل ؛ حد درجے کا بزدل

*a s slut* : حد درجے کی پھوھڑ (عورت) -

*in sad earnest* : سنجیدگی سے -

*s. dog* : قابل افسوس ھستی مثلاً اوباش ' واھی وغیرہ -

*s.-iron* : ٹھوس چپٹا ابرھا -

*writes s. stuff* : - اُس کی تحریر ناقابل اِصلاح ھے ؛ مہمل نویس ھے -

**sadden**, *v. t. & i.* : غمگین ' افسردہ یا ازردہ کرنا ؛ دل گیر ' آزردہ یا ملول ہونا -

**sadly**, *adv.* : - غمگینی سے ؛ رنجیدگی سے ؛ سنجیدگی سے -

**sadness**, *n* : اندوہ گینی ؛ غم گینی ؛ رنجیدگی ؛ اِفسردگی ؛ آزردگی ؛ ملال ؛ دلگیری ؛ حزن ؛ رنج ؛ غم ؛ اندوہ -

**saddish** *a.* : کچھ کچھ اُداس ؛ اُداس سا ؛ کسی قدر آزردہ یا غمگین -

**Saddle**, *n. & v. t.* : - ( ۱ ) کاٹھی ؛ زین - ( ۲ ) زین نما شے - ( ۱ ) زین کسنا ؛ زین لگانا - ( ۲ ) بار ڈالنا ؛ ذمہ داری ڈالنا ؛ سر تھوپنا ؛ لادنا ؛ دبانا -

*pack s.* : پالان ؛ خوگیر -

*put s on the right horse* : - جس کا قصور ھو اُسی کو پکڑنا -

*put s. on the wrong horse* : بے قصور کو پکڑنا -

*saddleback* ( تعمیر ) زین پشت ؛ کوھانی ( چھت ) ؛ زین نما ( چھت ) -

*saddlebacked* : کوھانی چھت والی ( عمارت ) -

*s. bag* : خورجی -

*s. -boiler* : زین نما بوئلر -

*s. -bow* : زین کا اگلا حصہ ؛ زین کا محراب نما حصہ -

*s. -cloth* : عرق گیر ؛ زین کے نیچے کا نمدا -

*saddlefast* : شہسوار ؛ زین پر جم کر بیٹھنے والا -

*s -horse* : ران سواری کا گھوڑا ؛ زین سواری کا گھوڑا -

*s.-pin* : وہ پرزہ جس کے ذریعے بائسکل وغیرہ کا زین اُس کے خانے کے اندر بٹھایا جاتا ھے ؛ زین کا پیچ -

*s -tree* : ( ۱ ) زین کا ڈھانچا - ( ۲ ) شمالی امریکا کا ایک پودا ( جس کے پتے زین کی شکل کے ھوتے ہیں ) -

*side-s.* : زنانہ زین -

*(to be) in the s.* : ( ۱ ) سوار ھونا - (۲) (مجازاً) بر سرکار ھونا - ( ۳ ) صاحب اِختیار و اِقتدار ھونا -

**saddleless**, *a.* : بے زین ؛ بے کاٹھی

**Saddler**, *n.* : زین گر ؛ زین ساز ؛ سراج ؛ زین فروش ؛ ساز فروش ؛ ( فوج) محافظ زین (افسر جو رسالے کی زینوں کا محافظ ھوتا ھے) -

**saddlery**, *n.* : - زین سازی ؛ زین گری ؛ سراجی ؛ سازگری -

**Sadducee**, *n.* : صدوقی ؛ حضرت عیسیٰ کے زمانے میں یہودیوں کا ایک فرقہ تھا ' جو قیامت میں روحوں کے وجود اور سنت قدیمہ کی پابندی کا قائل نہ تھا [ اِس فرقے کے بانی کا نام صدوق تھا ] -

**sadduceeism**, *n.* : صدوقیہ کے اُصول ؛ صدوقیت -

**sadducean**, *a.* : صدوقی ؛ صدوقیہ کا معتقد یا پیرو -

**Sadhu**, *n.* : سادھو -

**Safari**, *n.* : - سفر شکار ( خصوصاً *on s.* میں مستعمل ھے ) - (۲) کھلاڑی یا مسافر کی بند گاڑی ( Caravan ) [ یہ لفظ عربی "سفر" سے ماخوذ ھے ] -

**Sadism**, *n.* : سادیت [ کونٹ دی سادے ( ۱۷۴۰ تا ۱۸۱۴ ع ) سے منسوب ] ؛ ایک قسم کی جنسی کجروی جس کے مبتلا کو معشوق کو جسمانی ایذا دینے میں لطف آتا ھے -

**Safe**, *n.* : (۱) نعمت خانہ ؛ ( نیز *meat-s.* ) کھانے کی چیزیں رکھنے کی الماری - (۲) تجوری -

**Safe**, *a.* : ( ۱ ) محفوظ ؛ مامون ؛ مصئون - ( ۲ ) بلا خوف و

خطر ؛ خطرے سے خالي - ( ۳ ) بے ضرر؛ بے آزار - ( ۴ ) صحیح سالم ؛ صحیح سلامت ؛ بھلا چنگا - ( ۵ ) محتاط ؛ معتدل ؛ قابل اعتماد ؛ یقیني -

*a s. catch* : وہ کھلاڑي جس کی نسبت یہ یقین ہو کہ وہ گیند کو روک لے گا -

*a s. critic* : اعتدال پسند اور قابل اعتماد نقاد -

*a s. statesman* : اعتدال پسند مدبر -

*a s. winner* : یقیني طور پر جیتنے والا ؛ ایسا حریف جس کا جیتنا یقیني ہو -

*he is a s. first* : اُس کا اول آنا یقیني ہے -

*is it s. to leave him?* : کیا اُسے چھوڑنا خطرے سے خالي ہے ؟

*it is s. to say* : بلا خدشہ یہ کہا جاسکتا ہے ؛ بلا خوف تردید کہہ سکتے ہیں -

*s. & sound* : بھلا چنگا؛ صحیح سلامت؛ تندرست و توانا؛ ہٹاکٹا -

*S. conduct, s.-guard* : پروانۂ راہ داري -

*s. custody, s. keeping, s. convoy*: - حراست؛حوالات؛حفاظت

*s. deposit* : ایسی عمارت جس میں علحدہ کرائے پر دے جانے کے قابل مضبوط کمرے وغیرہ ہوں -

*s. methods* : - بے خطر طریقے؛ ایسے طریقے جن میں کوئی خطرہ نہیں

*the dog is not s. to touch* : اُس کتے کو چھونا خطرے سے خالي نہیں -

*to err on the s. side* : ایسی غلطي کرنا جس میں خطرے کا احتمال نہ ہو -

*we have got him s.* : ہم نے اُس کو بے آزار کردیا ہے، اب وہ کوئي نقصان نہیں پہنچا سکتا -

**safely,** *adv.* : : بے خوف و خطر؛ بخیر و عافیت؛ بخیر و خوبي؛ صحیح سلامت؛ صحت سلامتي سے -

**safeness,** *n.* : اعتماد و اعتبار؛ حالت امن و امان -

**Safety,** *n.* : : ( ۱ ) حفاظت؛ امن؛ امان؛ اطمینان؛ سلامتی؛ بچاو - ( ۲ ) حراست؛ نگہبانی؛ نگہداشت؛ نگہداری - ( ۳ ) آسرا؛ سہارا؛ آڑ؛ روک؛ بچاو -

*factor of s., coefficient of s.* : تیقن یا بھروسے کي حد -

*s.-bicycle* : محفوظ بائسکل؛ جدید نمونے کي نیچي گدی والي بائسکل -

*s.-bolt* : ( ۱ ) محفوظ بلي؛ محفوظ چٹخني - ( ۲ ) محفوظ گھوڑے دار بندوق -

*s-curtain* : آگ روک پردہ جو تھیٹر میں سامعین کی نشستوں (auditorium) کو اسٹیج سے جدا کرتا ہے -

*s. film* : سینما کي جولي (film) جو غیر اشتعال پذیر یا مدھم جلنے والی چیز پر تیار کي جاتی ہے -

*s. first* : جان ہے تو جہان ہے -

*s.-fuse* : - فتیلۂ محفوظ؛ وہ فتیلہ جو دور سے مشتعل کیاجاسکتاہے

*s.-glass* : = *Triplex* glass

*s.-lamp* : چراغ محفوظ؛ بندلالٹین -

*s.-match* : محفوظ دیاسلائي، جو ایک خاص مسالے کے بغیر مشتعل نہیں ہوتی -

*s.-pin* : محفوظ آلپین؛ آلپین -

*s.-razor* : محفوظ اُسترا -

*s.-valve* : (مجازاً) دل کي بھڑاس نکالنے کا بے خطر ذریعہ؛ بوائلر کا ایسا سوراخ جو خودبخود بھاپ سے کھل جائے اور بند ہو جائے -

*to sit on the s. valve* : - دبانا؛ ناک میں دم کرنا؛ چوں نہ کرنے دینا

*to play for s.* : اپنے بچاو کے لیے کام کرنا؛ حفاظت اور بچاو کے پہلو کو ہاتھ سے نہ دینا -

*there is s. in numbers* : (ضرب المثل) کثرت تعداد اطمینان کا باعث ہے -

*you can not do it with s.* : آپ یہ کام سلامتي سے نہیں کرسکتے؛ اطمینان سے نہیں کرسکتے -

**Saffian,** *n.* : نری؛ بکری یا بھیڑ کي کھال جو نمانے کے بعد سماق کے پتوں میں رنگي جائے۔ [ فارسی '' سختیان '' سے ماخوذ ]

**Safflower,** *n.*:- کسم (کا پھول یا پودا) یا رنگ [عربي ''عصفر'' سے ماخوذ]

**Saffron,** *n., a., & v. t.* : - (۱) زعفران؛ کیسر [عربی '' زعفران ''] (۲) زعفرانی - (۳) زعفرانی رنگنا -

*Bastard S* : کسم؛ نقلي زعفران -

*s. cake* : زعفراني ٹکیا یا شیرمال -

**saffrony,** *a.* : زعفرانی -

**Safranin,** *n.* : - زعفراني رنگ؛ زردي مائل سرخ تار کولي رنگ -

**Sag,** *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) عمارت وغیرہ ) دباو پاکر بیٹھ جانا؛ جھکنا؛ خمیدہ ہونا - ( ۲ ) ( قیمتوں کا ) کم ہونا؛ اُترنا؛ گھٹنا - ( ۳ ) جھکانا؛ خمیدہ کرنا - ( ۴ ) جھکاو؛ خمیدگي؛ خم - ( ۵ ) کمي - ( ۶ ) جہاز کا اپنے راستے سے ہٹ جانا ( خصوصاً ہوا کی مخالف جانب ) -

**saggy,** *a.* : خمیدہ؛ خم دار؛ جھکا ہوا -

**Saga,** *n.* : سوئڈن، ناروے اور آئس لینڈ کی تاریخي داستان؛ بالخصوص ایسی داستان جس میں خاندان بزرگستاني یا شاہان ناروے کے کارنامے بیان ہوں؛ (مجازاً) رزمیہ داستان؛ کارنامہ -

**Sagacious,** *a.* : ( ۱ ) سیانا؛ ذہین؛ زیرک؛ دانش مند؛ ہوش مند؛ ہوشیار؛ سمجھ دار - ( ۲ ) دانش مندی کي یا سمجھ کی ( بات ) -

**sagaciously,** *adv.* : دانش مندانہ؛ ہوش مندانہ؛ زیرکی سے؛ تیزفہمی سے؛ ذکاوت سے؛ ذہانت سے؛ ہوشیاري سے؛ سیانے پن سے -

**sagacity,** *n.* : ہوشیاری؛ ذکاوت؛ سمجھ -

**Sagamore,** *n.* : سگ مور؛ امریکا کے بعض قدیم قبائل کا سردار؛ امریکی سردار -

**Sage,** *n.* : ساج؛ ایک قسم کا خوشبودار پودا جس کی پتیاں بھوری سبز ہوتي ہیں اور عام طور پر پکانے کے کام آتی ہیں -

*s. & onions* : ساج اور پیاز -

*s.-brush* : ساج برش؛ یہ ایک طرح کا القلي پودا ہے جو امریکا کے بنجر علاقوں میں ہوتا ہے -

*s cheese* : - ایک قسم کا پنیر، جس میں ساج پڑتا ہے 'ساجی پنیر'

*s. green* : ساجي رنگ؛ ساج کی پتیوں کا رنگ -

**sagy,** *a.* : ساجی -

**Sage,** *a. & n.* : : ( اکثر طنزاً ) دانا؛ عاقل؛ سنجیدہ؛ فہمیدہ؛ تجربہ کار؛ فرزانہ؛ حکیم؛ عالم؛ شیخ؛ عارف -

*the seven ss.* : حکمائے ہفت گانہ؛ سات یونانی حکماء جن میں سے ہر ایک کا ایک مقولہ مشہور ہے -

**sagely**, *adv.* : حکیمانہ ؛ عالمانہ -

**sageness, sageship**, *nn.* متانت؛ حکمت؛ دانائی؛ فرزانگی -

**Saggar**, *n.* : مٹی کے برتن پکانے کا سانچا ؛ مٹی کا ڈول ، جس میں وہ برتن ملفوف کیا جاتا ہے ، جس کا پکانا منظور ہوتا ہے -

**Sagitta**, *n.* : ایک شمالی برج ، جس کی شکل تیر کی سی ہے -

**Sagittarius**, *n.* : برج قوس ؛ منطقۃالبروج کا نواں برج جس میں آفتاب ۲۲ نومبر کو داخل ہوتا ہے -

**Sagittate(d)**, *aa.* : (نباتیات و حیوانیات) تیر نما ؛ تیر صورت -

**Sago** *n.* : ساگودانہ ( ملائی زبان کے لفظ " ساگو " سے ماخوذ ) -

**Saha** *int.* : خدا حافظ -

**Sahara**, *n.* : (لفظاً و مجازاً) صحرا ؛ افریقہ کا صحرائے اعظم ؛ صحرائی خطہ یا صحرائی علاقہ -

**saharan, saharian, saharic**, *aa.* : صحرائی ؛ صحرائے اعظم سے متعلق -

**Sahib**, *n.* : صاحب ؛ انگریزوں کے لیے ہندوستانی عوام استعمال کرتے ہیں ( اسی طرح میم صاحب ) -

**Said**, : دیکھو say -

**Said, Say(y)id**, *n.* : =Seid

**Saiga**, *n.* : روس کے گیاهی علاقوں کا ہرن -

**Sail**, *n.* : (۱) بادبان ؛ پال - (۲) جہاز ؛ جہازی بیڑا ؛ جہازوں کا بیڑا - (۳) بادگیر یا بادگیر (نل یا آلہ جس سے ہوا اندر آئے) - (۴) سیل مچھلی کا بازو - (۵) جہاز ماہی کی مرچھ - (۶) ( جمع ، بحری عامیانہ ) وہ عہدہ دار جس کے تفویض جہاز کے مستول ، رسیاں اور بلیاں وغیرہ ہوتی ہیں -

*a fleet of 20 s.* بیس جہازوں کا بیڑا -

*full s.* : (لفظاً و مجازاً) تمام بادبان کھول کر ؛ پوری قوت سے ؛ زوروں پر -

*s.-arm* : پون چکی (ہوا چکی کا) پنکھا -

*s.-axle* : پون چکی (ہوا چکی) کا دھرا -

*s.-cloth* : کپڑا ، جس سے بادبان بنتے ہیں اور لباس کے کام بھی آتا ہے -

*s.-fish* : سیل مچھلی ؛ بادبانی مچھلی -

*s. ho!* جہاز ! جہاز ! وہ آیا جہاز -

*sailmaker* : بادبان بنانے یا درست کرنے والا -

*sailmaker's palm* : دیکھو palm ضمیمہ میں -

*take in s.* : ( مجازاً ) حوصلے کو معتدل رکھنا ؛ جوش کو کم کرنا -

*take wind out of ss.* : (مجازاً) قوت بازو یا سہارا چھین لینا -

*under s.* : روانہ ہو جانا ؛ جہاز کا چھوٹنا -

*wind-s.* : بادکش (جہاز یا کانوں کے منہ پر) -

**(-)sailed**, *a.* : بادبانی ؛ بادبان والا ( جہاز ) -

**sailless**, *a.* : بے بادبان -

**Sail**, *v. i. & t. & n.* : (۱) جہاز چلانا ؛ بادبان کے ذریعہ جہاز چلانا - (۲) بحری سفر کرنا - (۳) جہاز کا چلنا - (۴) (چڑیوں کا) ہوا میں اڑنا - (۵) ( عورت کا ) شان سے چلنا - (۶) بحری سفر یا سیر -

*it is ten days s. from* : یہ ( جگہ فلاں جگہ ) سے دس دن کے بحری سفر کے فاصلے پر ہے -

*list of sailings from London* : لندن سے روانہ ہونے والے جہازوں کی روانگی کے اوقات -

*plain sailing* : (مجازاً) سیدھا سادھا کام ؛ آسان کام -

*s. close to* or *near the wind* : ( لفظی ) تقریباً ہوا کے خلاف چلنا ؛ (مجازاً) قانون شکنی کے قریب ہونا ؛ اخلاقی اصول کی خلاف ورزی کے قریب ہونا -

*s. into* : ( سوقیانہ ) ہوا خیزی کرنا ؛ برا بھلا کہنا -

*s. the sea* : سمندر طے کرنا ، پار کرنا -

*s. the sky* : ہوا میں اڑنا -

*sailing-master* : افسر جہاز ؛ جہاز راں -

*sailing orders* : ہدایات سفر (مالک جہاز کی طرف سے امیر جہاز کو منزل یا وقت وغیرہ سے متعلق) -

*we go for a s.* : ہم بحری سیر کو جاتے ہیں -

**Sailer**, *n.* : جہاز ؛ کشتی -

*fast s.* : تیز جہاز -

*good* (or *bad*) *s.* : اچھا ( یا خراب ) جہاز -

**Sailor**, *n.* : کشتی بان ؛ ملاح -

*bad s* : جس کو بحری سفر میں متلی ہوتی ہو -

*good s.* : شخص جس کو بحری سفر میں متلی نہ ہوتی ہو -

*s hat* : ملاحی ٹوپی ؛ ایک قسم کی زنانہ ٹوپی ہے جو تنکوں سے بنائی جاتی ہے -

*s.-man* : ( مزاحیہ و عامیانہ ) ملاح -

*sailors' home* : ملاحوں کے لیے سستی سرائے ؛ ملاح خانہ -

*s.'s knot* : ملاحی گرہ (ناؤ کی ایک خاص قسم کی گرہ) -

**sailoring**, *n.* : ملاحی -

**sailorless**, *a* : بے ملاح -

**sailorly**, *a.* : ملاحانہ -

**Sain**, *v t.* (قدیم) صلیب کا نشان لگانا ؛ برکت دینا ؛ دعا دینا -

**Sainfoin**, *n.* : ایک قسم کی گھاس ہے جو زیادہ اونچی نہیں اگتی اور چارے کے کام آتی ہے -

**Saint**, *a.* (*abbr.* St.S., *in pl.* Sts, Ss.), *n.* & *v. t.* : (۱) ولی ؛ بزرگ ؛ رشی ؛ منی ؛ خدارسیدہ ؛ درویش ( بزرگوں اور فرشتوں کے ناموں کے ساتھ دیکھو ذیل میں ) - (۲) ولی بنانا ؛ ولی قرار دینا ؛ بزرگ سمجھنا ؛ زمرۂ اولیا میں شمار کرنا -

*would provoke* ( or *try the patience of* ) *a s.* : اولیا کی برداشت سے بھی باہر ( بہت سخت بات ) -

*patron s.* : سرپرست ولی ؛ خاندانی پیر -

*latter day ss.* : نئے اولیا ؛ نئے ہوئے پیر -

*St. Paul* : پولوس رسول -

*St. Michael* : حضرت میکائیل -

*St. Andrew's day* : سینٹ انڈروس (سرپرست اسکاچستان ) کا عرس ( ۳۰ نومبر ) -

*St. Bartholomew's* : (مخفف Bart's) شفاخانہ بارتھولومیو ( واقع لندن ) -

*massacre of St. Bartholomew* : فرانسیسی پروٹسٹنٹوں کا قتل عام جو ۲۴ اگست ۱۵۸۲ کو سینٹ بارتھولومیو کے عرس کے دن ہوا تھا -

*St. B dog* or *St. Bernard* : کتوں کی ایک نسل جو درۂ

برنارڈ کلاں کے راہبوں نے گم کردہ راہ مسافروں کی مدد کے لیے پالی تھی -

*St. Cecilia* : سینٹ سی سیلیا (سرپرست موسیقی) -

*St. Charles* : شاہ چارلس اول جو شہید مانا گیا ہے -

*St. David's day* : سینٹ ڈیوڈ ( سرپرست ویلز ) کا عرس ( یکم مارچ ) -

*St. Denis* : سینٹ ڈینس (سرپرست فرانس) -

*St. George's day* : سینٹ جارج ( سرپرست انگلستان ) کا عرس ( ۲۳ اپریل ) -

*St G's* : (۱) شفا خانہ سینٹ جارج - (۲) سینٹ جارج کا گرجا ( دونوں لندن میں ) -

*St. G.'s cross* :- ( Greek cross = ) یونانی وضع کی صلیب

*St. Germain* ( or *Faubourg St. G.*) : پیرس میں شرفا اور اُمرا کا ایک محلہ -

( *the* ) *St. Gotthard* : (۱) ایک الپانی درہ جس جگہ اب ریل کی سرنگ بنادی گئی ہے - (۲) ریل جو اس سرنگ سے گزرتی ہے -

*St. Helena* : (۱) جزیرہ جس میں نپولین نظر بند تھا - (۲) (عموماً) نظر بندی یا جلا وطنی کی جگہ -

*St. James's* (or *the Court of St. James'* or *St. James*): (۱) انگلستان کے بادشاہ کا دربار -(۲) محل سینٹ جیمس کے گرد کا علاقہ -

*St.-John's-wort* : ایک قسم کا پودا جس کا پھول زرد ہوتا ہے اور جو باغوں میں بھی ہوتا ہے اور خود رو بھی -

*St. Leger* : تین سال کی عمر کے گھوڑوں کی دوڑ جو ڈونکاسٹر میں ہوتی ہے ( بانی کے نام پر ) -

*St. Lubbock's day*: اُن عام تعطیلوں میں سے کوئی جو سر جان لبک کے قانون ۱۸۷۱ ع کی روسے رائج ہوئیں -

*St. Luke's summer* : دیکھو summer -

*St. Mark's* : سینٹ مرقس کا گرجا واقع وینس -

*St. Martin's le Grand* : صدر ڈاک خانہ -

*St. Martin's summer* : دیکھو summer -

*St. Michael & St. George* : خطابات -

*St. Michael* : - ایک قسم کی نارنگی ( جزیرے کے نام پر )

*St. Monday* : - متبرک دوشنبہ ( اس روز کام کم کیا جاتا ہے ) -

*St. Patrick* : آئرستان کا سرپرست ولی -

*order of St. P.* : اعزاز سینٹ پٹرک ( خطاب ) -

*St. Vitus's dance* : دیکھو dance -

*departed saint* : مرحوم ( یہ لفظ ماتم کرنے والے لوگ متوفی کی شان میں کہا کرتے ہیں ) -

*St. Paul's* : کلیسائے سینٹ پال ( لندن ) -

*St. Peter's* : سینٹ پٹر کا گرجا ( روما میں ) -

*St. Peter's chair* : پاپائے روما کا عہدہ -

*St. Sophia* : جامع ایا صوفیا ( واقع قسطنطنیہ جو کسی زمانے میں گرجا تھی ) -

*St. Stephen's* ( chapel ) : انگریزی پارلیمنٹ ( اس وجہ سے کہ کسی زمانے میں دیوان عام کے اجلاس اسی گرجا میں ہوا کرتے تھے ) -

*St. Swithun* : ۱۵ جولائی کا دن ، جس کی نسبت مشہور ہے کہ اگر بارش ہوئی تو برابر ۴۰ دن تک ہوتی رہے گی ورنہ ۴۰ دن تک بالکل نہ ہوگی -

*St. Thomas's* : شفاخانہ سینٹ طامس واقع لندن -

*the Great, Little, St. Bernard* : سینٹ برنارڈ کلاں ؛ سینٹ برنارڈ خرد ( دو الپانی دروں کے نام ) -

*young ss old devils* ( or *sinners* ) : جوانی کا زہد و تقوی بڑھاپے کے لیے کچھ اچھے آثار نہیں -

**saintdom**, *n.* : زمرۂ اولیا ؛ حلقۂ اولیا ؛ حلقۂ مشائخ

**sainthood, saintship**, *nn* : ولایت ؛ خدارسیدگی -

**saintliness**, *n.* : ولی نما ہونا ؛ مقدس ہونا -

**saintaing**, *n.* پیرزادہ -

**saintlike**, *a.* : ولی صفت ؛ ولی نما ؛ ولی جیسا ؛ مقدس -

**saintly** *a.* ; ولی صفت ؛ بزرگانہ -

**Saint-Simonian**, *a. & n.*: *Comte de Saint-Simon* ( ۱۷۶۰—۱۸۲۵ ع ) کے ) اس اُصول اشترائیت کا حامی کہ مال و متاع حکومت کے ہاتھ میں رہے اور صرف آمدنی حقداروں میں تقسیم ہو -

**Saint Simonist Saint-Simonite**, *nn.* : سیمونیت پسند ؛ سیمونیا -

**Saint-Simonism, Saint-Simonianism**, *nn.*:- سیمونیت

**Saith** : دیکھو Say -

**Saitic**, *a.* :- مصر اسفل کے قدیم دارالسلطنت (سائس) سے متعلق ؛ سائسی -

*S. dynasties* : سائسی خاندان ؛ شاہان مصر کے خاندان ( چھبیس یں سے تیسویں تک ) -

**Sake**, *n.* : خاطر ؛ واسطہ ؛ لحاظ ؛ خیال -

*for any sake* : کسی کا واسطہ ؛ کسی کا خیال کرکے -

*for children's sake* :- بچوں کی خاطر ؛ بچوں کا خیال کرکے

*for conscience' sake* : ایمان کا واسطہ -

*for God's sake* : خدا کے لیے ؛ خدا را ؛ اللہ -

*for goodness' sake* : - بھلائی کا واسطہ ؛ نیکیوں کے طفیل میں

*for his name's sake* : اپنے نام کی خاطر ؛ نام و نمود کے لیے ؛ اپنی ناموری کے لیے -

*for my sake* : - میری خاطر (سے) ؛ میرے حال پر نظر کرکے

*for my own sake as well as yours*: - میری خاطر اور اپنی خاطر

*for old sake's sake* : گزری ہوئی صحبتوں کا واسطہ ؛ ایام گزشتہ کو یاد کرکے -

*for peace' sake* : امن کی خاطر ؛ امن کے خیال سے -

*for the sake, for Christ, of Christ's sake* : حضرت مسیح کا واسطہ ؛ حضرت عیسی کے طفیل میں -

*he is persecuted for opinion's sake* : اپنی رائے کی وجہ سے عذاب میں ہے ؛ اُس کے خیالات کی بنا پر اُسے تکلیف دی جارہی ہے -

*Sake*, *n.* : جاپانی شراب جو چاول سے بنتی ہے -

**Saker**, *n.* : (۱) شکرا ؛ (صقر) باز کی وہ قسم جس کی مادہ نر سے بڑی ہوتی ہے - (۲) (تاریخ) توپ کی ایک پرانی شکل -

**sakeret**, *n.* : نر شکرا -

**Saki**, *n.* : ساکی ؛ جنوبی امریکا کا ایک بندر جس کی دم لمبی ہوتی ہے لیکن گرفت کی صلاحیت نہیں رکھتی ہے اور گردن میں ایک کنٹھا ہوتا ہے -

*Sakia*, *n.* : رہٹ ؛ ساقیہ ( عربی ) -

**Sal, saul**, *n.* : سال ؛ ساکھو ( درخت یا لکڑی ) -

**Salaam**, *n. & v.i. & t.*: سلام ؛ سلام کرنا -

**Salable**, *a.*: بکاؤ ؛ بکری کے لائق -

*s. price*: وہ قیمت جس پر کوئی چیز بک سکے ؛ بکاؤ قیمت -

**salability**, *n.*: بکری کی قابلیت یا صلاحیت -

**Salacious**, *a.*: (۱) شہوانی؛ شہوت انگیز- (۲) شہوت پرست؛ عیاش -

**salaciously**, *adv.*: شہوت کے ساتھ ؛ شہوت پرستی سے؛ عیاشانہ -

**salaciousness**, *n.*: شہوت انگیزی ؛ شہوت پسندی ؛ شہوت پرستی ؛ عیاشی -

**salacity**, *n.*: شہوت ؛ عیاشی ؛ اوباشی ؛ شہوت پرستی ؛ شہوت پسندی -

**Salad**, *n.*: سلاد ، ترکاریاں یا ساگ جو کچا کھایا جائے (مچھلی یا گوشت کے ساتھ)؛ ساگ کا کچومر یا کچالو -

*s. days*: کچی عمر ؛ نا تجربہ کاری کا زمانہ -

*s.-dressing*: سلاد کا مسالا ( زیتون ، سرکہ وغیرہ ) -

*s.-oil*: اعلیٰ قسم کا روغن زیتون -

**Salamander**, *n.*: (۱) سمندر (آگ کا کیڑا) - (۲) بڑا بہادر سپاہی ( جو گولہ باری کی پروا نہ کرے ) - (۳) آگ کا بھوت - (۴) ( حیوانیات ) ایک قسم کا دمدار دوعنصری جانور - (۵) تیز گرم لوہا جس سے بارود میں آگ لگائی جاتی ہے - (۶) توا یا کڑھائی -

**salamandroid**, *a. & n.*: سمندر خو ؛ سمندر صفت -

**salamandrian, salamandrine**, *aa.*: بہت گرم؛ جلتا ہوا -

**Salame**, *n.*: اطالوی ساسیج ( sausage ) جسے تیز مسالا اور اکثر لہسن ڈال کر بناتے ہیں -

**Sal-ammoniac**, *n.*: نوشادری کلورائڈ ؛ امونیم کلورائڈ -

**Salangane**, *n.*: ایک قسم کی ابابیل -

**Salariat**, *n.*: تنخواہ یاب طبقہ -

**Salary**, *n. & v. t.*: (۱) تنخواہ - (۲) تنخواہ دینا -

**salaried**, *p.p.*: (۱) تنخواہ یاب ( شخص )- (۲) (جگہ) جس کے لیے تنخواہ مقرر ہو -

**Sale**, *n.*: (۱) بکری ؛ فروخت ؛ بیع - نیلام ، ہراج -

*bill of s.*: حکم نامۂ بیع ؛ حکم نامۂ فروخت ؛ نیلامی ڈگری -

*on* ( or *for* ) *sale*: بیچنے کے لیے ؛ بکاؤ -

*put up for sale*: نیلام پر چڑھانا ؛ نیلام کرنا -

*s. &. or or, return*: جاکڑ؛ جانکڑ ؛ ھیرنی پھیرنی -

*s.-ring*: نیلام میں بولی بولنے والوں کا حلقہ -

*ss. resistance*: مقاومت بائع ؛ بیچنے والوں کا متوقعہ خریداروں کی طرف سے سرد مہری یا مخالفت برتنا تاکہ طلب بڑھے اور زیادہ منافع ہو -

*salesman*: بیچنے والا ؛ دست فروش -

*saleswoman*: بیچنے والی -

*the ss. were enormous*: بکری بہت ہوئی -

**salesmanship**, *n.*: دست فروشی ؛ مہارت فروخت -

**Salem**, *n.*: نان کنفارمسٹ فرقے کا گرجا -

**Salep**, *n.*: ثعلب مصری -

**Saleratus**, *n.*: (امریکا) پوٹاش کا غیر خالص بائی کاربونیٹ؛ سوڈیم بائی کاربونیٹ ( کیک بنانے کا سفوف ) -

**Salian**, *a.*: مریخی ؛ پرستاران مریخ کے متعلق؛ مریخ پرستوں کا -

**Salian**, *a. & n.*: سالیکی (قبیلۂ سال کا رکن) : فرانکیوں کا ایک قبیلہ جو زیوڈرزی کے کنارے آباد تھا اور جس سے میروونگی سلاطین ہوئے -

**Salic, Salique**, *aa.*: سالیکی قانون کی کتاب ( وہ قانون جو میروونگی اور کارولنگی سلطنت میں رائج تھا ) -

*Salic* (or *salique law*: سالیکی قانون جس کی رو سے عورت تخت کی وارث نہیں ہوسکتی خصوصاً فرانسیسی شاہی دور میں -

**Salicin**, *n.*: صفصافیہ ؛ تلخ بلورین مادہ جو صفصاف ( willow ) کی چھال سے نکالا جاتا ہے اور دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے -

**salicyl**, *n.*: صفصافی تیزاب کی اصل

**salicylic**, *a.*: صفصافی -

*salicylic acid*: صفصافی تیزاب جو گٹھیا کے مریض کو دیا جاتا ہے -

**salicylate**, *n.*: صفصافی تیزاب کا نمک -

**salicylize, salicylate**, *vv. t.*: صفصفانا؛ صفصافی تیزاب ملانا -

**salicylism**, *n.*: صفصاف خوری ؛ صفصافی تیزاب کھانا -

**salicylous**, *a.*: صفصافی دار ؛ صفصافی آمیز -

**Salicional, salicet**, *nn.*: باجے کی وہ مہین آواز جو بجنا بند ہو جانے سے پہلے نکلتی ہے ؛ ٹھا ؛ کھونٹھی (موسیقی کی اصطلاح) -

**Salient**, *a. & n.*: (۱) اُچھلتا ہوا ؛ ناچتا ہوا ( مزاحاً ) - (۲) نکلا ہوا ؛ اُبھرا ہوا - (۳) نمایاں - (۴) بیرونی حصہ؛ اُبھرا ہوا یا باہر کو نکلا ہوا حصہ - (۵) (متروک) اصل؛ شروع کا ؛ ابتدائے حیات -

*s. characteristics*: نمایاں خصوصیات -

*s. features*: نمایاں خط و خال ؛ نمایاں کیفیت

*s. point*: (قدیم) اُبھرا ہوا نقطہ ؛ نکلا ہوا نقطہ -

*s. points*: نمایاں اُمور

**salience, saliency**, *nn.*: نمایاں خصوصیت ؛ اُبھار -

**saliently**, *adv.*: نمایاں طور پر ؛ بیرونی طور پر -

**Saliferous**, *a*: ( علم الارض ) نمک دار ( طبقات ) -

**Saline**, *a. & n.*: (۱) کھاری ؛ نمکین ؛ شور : (۲) آب شور ؛ کھاری جھیل ؛ چشمۂ شور ؛ کھاری دلدل : نمک بنانے کا برتن ؛ نمک کا کارخانہ؛ کھاری جلاب ؛ نمک کا مسہل -

**salinity**, *n.*: نمکینیت ؛ کھاری پن ؛ شوریت -

**salino-**: جزو ترکیبی ، لاطینی لفظ Sal ( نمک ) سے مشتق ہے جن الفاظ کے ساتھ آتا ہے اُن میں نمک کے معنی پیدا کر دیتا ہے مثلاً :-

**salinometer**, *n.*: نمک کا پیمانہ ؛ نمک کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ ؛ نمک پیما -

**Salique**: دیکھو Salic -

**Saliva**, *n.*: تھوک ؛ لعاب دھن ؛ رال -

**salivary**, *a*: لعاب دار -

**Salivate**, *v. t. & i.*: لعاب پیدا کرنا یا ہونا ؛ منہ سے رال بہنا -

**salivation**, *n.*: تھوک نکلنا ؛ لعاب خیزی -

*Salle*, *n.*: سال ؛ بڑا کمرا ؛ کمرا ؛ ہال ؛ دالان -

*s. a manger*: کھانے کا کمرا؛ قہوہ پینے کا کمرا ؛ تناول خانہ -

*s. d'attente*: انتظار خانہ ؛ مسافر خانہ -

**Sallenders**, *n. pl.*: خارش یا کھجلی کی بیماری ( جو گھوڑوں کی پچھلی ٹانگوں کے جوڑوں کے اندر کی جانب ہو جاتی ہے ) -

**Sallow** *n.*: بید مجنوں ؛ بید کا درخت ، لکڑی یا شاخ -

**sallowy**, *a.*: بید والا ؛ بید صفت

**Sallow**, *a., n., & v. t. & i.*: (۱) زرد ، پیلا ، سانولا ، پھیکا

( رنگ ) - (۲) زرد رنگ ؛ پیلا رنگ - (۲) زرد کرنا ؛ پیلا کرنا - (۳) زرد ہونا ؛ پیلا پڑنا -

**sallowish**, *a.* : زرد سا ؛ زردی مائل ؛ پیلاہٹ لیے -

**Sallowness**, *n* : زردی ؛ پیلاپن ؛ پیلاہٹ -

**Sally**, *n.* & *v. i.* : (۱) ہجوم ؛ تاخت ؛ زقند ؛ جھپٹ ؛ اُڑان - (۲) خروج ؛ نکاس ؛ ظہور - (۳) سیر ؛ تفریح - (۴) بلند خیالی ؛ بلند پروازی - (۵) ہنسی ؛ مذاق ؛ مزاح ؛ دل لگی ؛ ڈھٹھا ؛ ٹھٹول ؛ فقرہ کسنا - (۶) نکلنا ؛ باہر نکلنا ؛ اندر سے نکل کر حملہ کرنا ؛ محصورین کا محاصرین پر حملہ کرنا ؛ چڑھ دوڑنا -

*s.- port* : دریچہ ؛ وہ راستہ جس سے محصور فوج نکل کر محاصرین پر حملہ کرتی ہے -

**Sally**, *n.* : (۱) گھنٹی کی پہلی جنبش - (۲) رسی کا وہ حصہ جس میں گھنٹی لٹکتی ہے -

*s.-hole* : سوراخ ، جس میں سے گھنٹی کی رسی گزرتی ہے -

**Sally**, *n.* : (۱) حضرت ابراہیم کی بیوی کے نام "سارا" کی ترخیم - (۲) ہلکا اور میٹھا کیک جو چاے کے ساتھ گرم ہی کھایا جاتا ہے (شاید شہر Bath کی کیک بیچنے والی کے نام پر - تخمیناً سنہ ۱۸۰۰ ع) -

**Salmagundi**, *n.* : (۱) ایک قسم کا سالن جس میں مچھلی ، گوشت ، انڈے اور پیاز وغیرہ ڈالتے ہیں ؛ دیوانی ہانڈی - (۲) مختلف قسم کے مضامین کا مجموعہ ؛ کشکول - (۳) مجموعۂ لطائف و ظرائف -

**Salmi**, *n.* : شکار کی ہوئی چڑیوں کا مسالے دار گوشت -

**Salmon**, *n.* : سامن ؛ ایک قسم کی نہایت لذیذ مچھلی (جس کا گوشت نارنجی رنگ کا ہوتا ہے) -

*s.-colour* : نارنجی رنگ -

*s. coloured* : نارنجی -

*s.-ladder,-stair, pass,-leap* : بند وغیرہ جو پانی میں مچھلی پکڑنے کے لیے بناتے ہیں -

*s steak* : سامن مچھلی کا مرکّا -

*s. peal* (or *peal*) : سامن مچھلی کا چھوٹا بچہ ؛ سامنچہ -

*s.trout* : شمالی یورپ کے سمندر کی ایک مچھلی جو سامن کی سی ہوتی ہے -

**salmonoid**, *a.* & *n.* : سامن کے رنگ کی (مچھلی) -

**Salomonic, salomonian**, *aa.* : سلیمانی -

***Salon***, *n.* : سالوں ، یورپی ملکوں (خاص کر فرانس) میں ملاقات یا تقریب کا کمرا یا دیوان خانہ -

*the S.* : پیرس میں اُن مصوروں کی بنائی ہوئی تصویروں کی سالانہ نمائش جو ابھی زندہ ہیں -

**Saloon** *n.* : (۱) دیوان خانہ ؛ ہوٹلوں ، قہوہ خانوں کا بڑا کمرا (بڑے مجمعوں یا نمائش کے قابل) - (۲) (جہاز میں) بڑا مشترک کمرا یا اول درجے کے مسافروں کا کمرا ؛ ہوائی جہاز میں مسافروں کا کمرا - (۳) (امریکا میں) شراب خانہ -

*s. bar* : انگلستان کی سراے میں اعلیٰ درجے کا شراب خانہ -

*s.-car, carriage*: (۱) ریل کی گاڑی جس میں درجوں کی تقسیم نہ ہو بلکہ جو ایک وسیع کمرے کی طرح آراستہ ہو - (۲) (*s.-car*) بند موٹر جس میں ڈرائیور کے پیچھے کوئی اوٹ نہیں ہوتی -

*s -deck* : (جہاز کا) عرشہ (اول درجے کے مسافروں کے لیے مخصوص) -

*s.-keeper* : (امریکی) شراب خانے کا مالک ؛ مے فروش -

*s pistol, rifle* : تمنچا یا بندوق جس سے نزدیک کی نشانہ بازی کی مشق کی جاسکے -

**Saloop**, *n.* : (۱) ثعلب مصری - (۲) ثعلب مصری کا جو شاندہ (جو کسی زمانے میں لندن میں بجاے قہوے کے بکا کرتا تھا) -

**Salopain**, *a.* & *n.* : (۱) Shropshire کا باشندہ - (۲) Shrewsbury کے مسلک والا -

**Sapliglossis**, *n.* : باغوں کے لیے ایک قسم کا پودا جس کے پھول خوشنما ہوتے ہیں -

**Salsify**, *n.* : ایک قسم کا پودا جس کی جڑیں لمبی اور اُسطوانی ہوتی ہیں (ترکاری کا کام دیتا ہے) -

**Salt**, *n.*, *a.* & *v. t.* : (۱) نمک ؛ لون ؛ - (۲) تیزی ؛ تندی - (۳) لطیفہ ؛ ظرافت ؛ نکتہ - (۴) (کیمیا) کھار ؛ شور ؛ نمک - (۵) کھاری ؛ نمکین ؛ شور ؛ سلونا - (۶) تیز ؛ تند ؛ تلخ ؛ کڑوا ؛ چٹپٹا - (۷) دلدلی ؛ بحری (پودے) - (۸) تیز ؛ تلخ ؛ دل گداز ؛ جگرخراش (نالے ، آنسو) - (۹) تیکھا ، لگتا ہوا ؛ چبھتا ہوا (فقرہ ، لطیفہ) ؛ چٹپٹا ؛ ناشائستہ ؛ غیر مہذب (مذاق ، ٹھٹول) - (۱۰) (سوقیانہ) بہت زیادہ ؛ حد سے زیادہ (قیمت ، دام ، مطالبہ) (۱۱) نمک لگانا ؛ نمک کے پانی میں ڈالنا ؛ نمک میں لگانا (تاکہ خراب نہ ہو) ؛ نمک چھڑکنا (خصوصاً سڑک پر جمی ہوئی برف پر کہ پانی بن کے بہ جائے) - (۱۲) نمک بنانا ؛ نمک ڈالنا ؛ نمک مسالا لگانا ؛ نمک مرچ ملانا ؛ نمک ملنا (خصوصاً تصویر کشی کے کاغذ پر) -

*above the s.* : (تاریخی استعارہ) ذی مرتبت ؛ ذی حیثیت (اپنے ہم چشم یا برابر والوں کے ساتھ کھانا کھانے والا) -

*any one worth his s.* : اہل ؛ لائق ؛ قابل ؛ رکھنے کے قابل -

*attic salt* : (نمک یونانی) ملیح ظرافت ؛ لطیف نکتہ -

*below the s.* : (تاریخ) کم رتبہ آدمی (اپنے سے کم رتبہ کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھانے والا) -

*bay- s,* : خلیجی نمک ؛ سانبھر نمک -

*drop pinch of s. on tail of* : گرفتار کرنا ؛ پکڑنا ؛ اسیر کرنا -

*eat* one's *s.* : کسی کا نمک کھانا ؛ نمک خوار ہونا ؛ کسی کے ہاں مہمان ہونا -

*eat s. with* : شریک طعام ہونا ؛ شریک نمک ہونا ؛ کسی کے ہاں مہمان ہونا -

*Epsom s.* : دیکھو Epsom -

*Glauber's s.* : گلاؤبری نمک (جسے جرمانی کیمیا داں گلاؤبر نے دریافت کیا تھا) -

*(he) is not worth his s.* : کسی قابل نہیں ؛ ناکارہ ہے -

*I am not made of s.* : میں نمک کا بنا ہوا تو ہوں نہیں (پگھل تو جاؤں گا نہیں) -

*in s.* : نمکین ؛ نمک آلود ؛ نمک میں لگایا ہوا (تاکہ سڑنے نہ پاے) -

*rock- s* : چٹانی نمک ؛ سیندھا نمک -

*salt* (esp, *old salt*) : ملاح ؛ تجربہ کار ملاح -

*s. a mine* : باہر سے کچھ دھات لاکر کان میں داخل کر دینا

(تاکہ کان سیر حاصل معلوم ہو) -

*s. an account &c.* : (تجارتی عامیانہ) قیمت زیادہ لگانا ؛ حساب میں قیمت زیادہ دکھانا -

*salt-cat* : ایک مرکب جس کے ذریعے کبوتروں کو پرچاتے ہیں -

*salt-cellar* : (۱) نمک دان- (۲) (بول چال)عورتوں کی ہنسلي کے اوپر کا گہرا گڑھا (بد صورتی کی علامت) (عموماً جمع میں) -

*s.-glaze* : نمک کا لک یا روغن (جو پتھروں کے برتنوں پر کیا جاتا ہے اس طرح پر کہ برتنوں کے پکائے جانے کے وقت بھٹی میں نمک کے ڈھیلے ڈال دیتے ہیں) -

*s.-horse* : نمکین بیف ، گاے کا خشک گوشت ؛ نمکین گوشت (ملاحوں کا محاورہ) -

*s.-junk* : نمکین گوشت ، مسالےدار گوشت ؛ خشک گوشت -

*s.-lick* : نمک زار (ایسی زمین جہاں جانور جمع ہوکر زمین کا نمک چاٹتے ہیں) -

*s.-mine* : نمک کی کان ؛ کان نمک -

*s. of lemon* : لیموں کا نمک ؛ نیبو کہار -

*s.-pan* : (۱) نمک کی جھیل (سمندر کے قریب نشیبی زمین جہاں بذریعۂ تبخیر نمک بنایا جاتا ہے) - (۲) طاس نمک ؛ برتن جو نمک بنانے میں کام آتا ہے -

*s.-pit* : غار نمک ؛ نمک کا گڑھا -

*s.-pond* : نمک کا حوض (قدرتی یا مصنوعی جس میں سے سمندر کا پانی بھاپ بن کر اُڑجائے اور نمک تہ میں رہ جائے) -

*s.-spoon* : نمک کا چمچہ، نمک دان سے نمک نکالنے کے لیے -

*s. the books* : (تجارتی عامیانہ) اصلی قیمت سے زیادہ کی رسیدیں دکھانا -

*s.-water* : (۱) آب شور ؛ سمندر کا پانی - (۲) اشک ؛ آنسو -

*s. water* : سمندری ؛ بحری ؛ سمندرباسی -

*s.-well* : کھاری باولی (کنواں جس میں سے نمک کا پانی نکالا جائے) -

*s.-works* : نمک کا کارخانہ -

*saltwort* : ایک بحری پودا -

*salted (horse* or *person)* : جس پر آب و ہوا یا موسم کا اثر نہ ہو ؛ عادی (سرگرم، زمانہ چشیدہ) -

*salting* or *salt marsh*: دلدل، جس میں سمندرکاپانی آ بھرے -

*sea s.* : بحری نمک ؛ سمندری نمک -

*smelling ss.* : سونگھنے کا نمک ؛ لخلخہ -

*table s.* ; صاف پسا ہوا نمک -

*take with a grain of s.* : مبالغہ آمیز خیال کرنا ؛ تمام وکمال یقین نہ کرنا ؛ صرف کسی جز کا یقین کرنا -

*talk full of s.* : نمک مرچ لگی ہوئی باتیں؛ لطیف یا ظریفانہ کلام -

*the s. of the earth* : زمین کا نمک ؛ وہ طبقہ جس کے وجود سے دنیا کی حالت بہتر ہو (دیکھو انجیل متی باب ۵ آیت ۱۳) -

*(there is) no s. in such tears* : بے اثر آنسو ؛ (اُس کے) آنسو مرتے تو ہیں مگر جھوٹے -

*white s.* : سفید (صاف کیا ہوا) نمک -

**salting, n.** : (۱) نکالی - (۲) =s. marsh

**saltless, a.** : بے نمک ؛ پھیکا -

**salty, a.**: نمکین ؛ نمک آلود ؛ سلونا -

**saltiness, n.**: تیکھاپن ؛ ملاحت ؛ نمکینی -

**saltish, a.** : امیج ؛ نمک آلود ؛ نمکین سا ؛ سلونا سا ؛ کسی قدر کھاری -

**saltly, adv.**: تیکھے پن کے ساتھ ؛ تیزی کے ساتھ -

**saltness, n.** : نمکینی؛ سلوناپن ؛ کھاری پن -

*Saltarello, n.* : اطالوی اور ہسپانوی ناچ ؛ رقص اطالوی ؛ رقص ہسپانی -

**Saltation, n.** : (۱) قلانچ ؛ جست ؛ کود پھاند ؛ اُچھل کود - (۲) اچانک حرکت ؛ یکایک جنبش -

**saltatory, saltatorial, aa.** : (۱) اُچھلتا کودتا ؛ کودتا پھاندتا - (۲) اُچھلنے والا ؛ کودنے والا ؛ کودنے پھاندنے کا -

**Salter, n.** : نمک ساز ؛ نمک فروش ؛ لونیا ؛ (مچھلی کو) نمکانے والا؛ نمک میں لگانے والا ؛ نمک کے کارخانے میں کام کرنے والا -

*dry-s.* : دکان‌دار جو اچار، چٹنی، گھی ، تیل ، رنگ ، روغن ، گوند وغیرہ بیچتا ہو -

**Saltern, n.** : (۱) کارخانۂ نمک - (۲) تالاب یا گڑھے جہاں قدرتی تبخیر کے ذریعے نمک حاصل ہوتا ہو -

**Saltigrade, a. & n.** : پھاندنے والی (مکڑی) -

*Saltimbanco, n.* : (۱) اتائی ؛ نیم حکیم - (۲) خود فروش ؛ شیخی باز ؛ لاف زن -

**Saltire, n.** : (اسلحہ داری) چلیپائی شکل جو کئی متوازی خطوں کے تقاطع سے بنتی ہے -

*in s., per s.* : اس قسم کی شکلوں سے مرتب -

**Saltpetre, n.** : شورہ -

*Chili* (or *cubic*) *s.* : چلی (امریکا) کا شورہ جو مکعب ٹکڑوں کی شکل میں ہوتا ہے (= Sodium nitrate) -

*s-paper* : شورے کا کاغذ ؛ شورے میں ڈوبا ہوا کاغذ (جس سے بارود میں آگ لگتی ہے) -

*s. rot* : لونا ؛ لونی -

**Saltus, n.** (pl. *-us*) : فوری تبدیلی ؛ یکایک تبدیلی -

**Salubrious a.** : صحت بخش ؛ صحت آور ؛ فرحت بخش ؛ خوش‌گوار ؛ موافق (آب و ہوا، کبھی کبھی غذا) -

**salubriously, adv.** : خوش‌گواری سے؛ صحت بخش طور پر -

**salubrity,** خوش‌گواری ؛ صحت‌بخشی ؛ فرحت‌بخشی -

**Saluki, n.** تازی (کتا) -

**Salutary, a.**: (۱) (شاذ) صحت بخش ؛ صحت آور - (۲) مفید ؛ فائدہ مند ؛ سود مند -

**Salutation n.** : سلام کرنا ؛ صاحب سلامت (سلام علیک) -

*the Angelie S.*:-(Ave Maria =) (ملکوتی) سلام؛ برکت کی دعا

**salutational, salutatory, aa.** : سلام سے متعلق -

**Salute, v. t. & i. & n.** : (۱) سلام ؛ آداب ؛ تسلیم ؛ کورنش - (۲) سلامی (فوجی یا بحری) - (۳) سلام کرنا ، آداب بجا لانا ؛ آداب عرض کرنا ؛ مجرا کرنا -(۴) سلامی دینا - (۵) سلامی بوسہ دینا یا لینا - (۶) دکھائی دینا ؛ نظر آنا - (۷) (wtih کے ساتھ) استقبال کرنا ؛ ملنا (مسکراہٹ وغیرہ کے ساتھ) -

*a chaste s.* : (قدیم یا مزاحاً) رخصتی بوسہ -

*a s. of 7 guns* : سات توپوں کی سلامی -

*take the s.* سلامی لینا -

**Salutiferous**, *a.*: (اب شاذ) صحت بخش ؛ صحت آور -

**Salvage**, *n.* & *v. t.*: (۱) ڈوبے ہوئے جہاز کا سامان نکال لانا؛ آگ میں سے نکال لانا ؛ بچانا - (۲) آگ یا پانی میں سے نکالا ہوا سامان -

*s or s money*: بچانے یا نکال لانے کا اِنعام ؛ معاوضۂ رستگاری؛ زر رستگاری -

**Salvarsan**, *n.* : سالورسان ؛ آتشک کی مشہور دوا ہے جس کو سنبل الفار سے ۱۹۰۷ میں Ehrlich نے ایجاد کیا تھا ؛ یہ 606 کے نام سے بھی مشہور ہے اب اس پر اِضافے کرکے سنبل الفار کے کئی مرکب دریافت ہوئے ہیں (پروپرائٹر کے نام سے مشہور ہے)-

**Salvation**, *n.* : نجات ؛ مکتی ؛ حفاظت : بچاو -

*be the s. of* : کسی کے لیے ذریعۂ نجات ہونا -

*find s* : (۱) نجات پانا - (۲) ایمان لانا ؛ (مزاحاً) کوئی ایسا گر دریافت کرنا جس سے اِنسان اپنے اُصول سے نجات پاسکے

*S. Army* : مکتی فوج ؛ عیسائیوں کی ایک جماعت جس کا مقصد عوام میں مذہبی بیداری پیدا کرنا ہے -

**salvationism**, *n.* : کفّارۂ مسیح کا عقیدہ -

**salvationist**, *n.* : مذکورۂ بالا عقیدہ رکھنے والا -

**Salve**, *n.*, & *v. t.* : (۱) مرہم (اب صرف شاعرانہ معنی میں) - (۲) تارکول اور چربی کا مرکب ؛ لیپ (جو بھیڑوں کے لگایا جاتا ہے) - (۳) مسکن ؛ سکون بخش (چیز یا بات) ؛ درد دل کا علاج (۴) (متروک) توجیہ ؛ تاویل (عموماً for کے ساتھ) (۵) مرہم لگانا - (۶) تسکین بخشنا ؛ درد دل کا علاج کرنا - (۷) لیپ لگانا (بھیڑ کو) - (۸) لیپ پوت کرنا ؛ توجیہ یا تاویل کرنا - (۹) تک ملانا ؛ جوڑ ملانا ؛ بات بنانا - (۱۰) آگ یا پانی سے نکال لانا؛ بچانا -

*lip-s.* : (۱) موم روغن - (۲) (مجازاً) خوشامد ؛ چاپلوسی -

**salvable**, *a.* : جو بچایا جا سکتا ہے -

*Salve*, *n.* : (نیز *S. regina*) رومی کلیسا کا ایک راگ جو لفظ salve سے شروع ہوتا ہے -

**Salver**, *n.* : کشتی (چاندی یا پیتل کی جس میں خدمت گار خط یا کوئی اور چیز پیش کرتے ہیں) -

**Salvia**, *n.* : ساج (Sage) پودوں کی قسم کا ایک پیوستہ جڑ پودا (اِس میں بعض باغاتی گل آور پودے بھی شامل ہیں) -

**Salvo**, *n.* (pl.-*oes*) : (۱) (حقوق کی حفاظت کے لیے) شرط؛ قید ؛ اِستثنا - (۲) بچاو ؛ ٹال مٹول ؛ عذر لنگ

**Salvo**, *n.* (pl. -*oes*) : سلامی ؛ شلک ؛ (توپ یا بندوق کی) باڑ ؛ تعریف کی بوچھار -

**Salvolatile**, *n.* : لخلخہ (نوشادری کاربونیٹ) -

**Salvor**, *n.* : ڈوبے ہوئے مال کو نکالنے والا (آدمی یا جہاز) -

Sam, *n.*, *Stand S.* : (سوقیانہ) سب دام دینا (خصوصاً شراب وغیرہ کے) ؛ پلانا -

*upon my S.* : قسم ہے -

**Samaritan**, *n.* & *a* : - سامری ؛ اہل سامریہ ؛ باشندۂ سامریہ

*the S. pentateuch* : توریت کی پہلی پانچ کتابوں (اسفار خمسہ) کا سامری متن -

*good S.*: فیاض اور نیک نہاد اِنسان (دیکھو لوقا، باب ۱۰ آیت ۳۳)-

**Samaritanism**, *n.* : سامریت -

**Sambo**, *n.* (pl. -*os*, -*oes*) : دوغلا ؛ دو نسلا (خصوصاً امریکی نیگرو اور یورپی میل) ؛ نیگرو کا اِسم تحقیر -

**Sam Browne**, *n.* : فوجی افسر کی پیٹی اور تسمے -

**Sambur**, *n.* : سابر -

**Same**, *a.* : (۱) ایک سا ؛ یک رنگ ؛ جوں کا توں - (۲) مذکورۂ بالا ؛ مطابق ؛ ملتا جلتا -

*all planets travel in the s. direction*: تمام سیارے ایک ہی سمت گردش کرتے ہیں -

*all the s.* : پھر بھی؛ تاہم -

*& never met or found the s. again* : اُس کو پھر کبھی نہ دیکھا نہ پایا -

*at the s. time* : (۱) اُسی وقت ؛ اُسی حالت میں - (۲) باوجود اِس کے، لیکن ساتھ ہی ساتھ -

*at the s. time that I am endeavouring* : ٹھیک اُسی وقت جب کہ میں کوشش کر رہا ہوں

*bigotry is the s. in every age* : تعصب ہر زمانے میں ایک ہی معنی رکھتا ہے -

*by the s. token* : اُسی نشان سے ؛ اُسی علامت سے -

*expectation of pleasure is the s. thing with desire*: مسرت کی توقع ہی کو خواہش بھی کہتے ہیں -

*grace & power faithfully to fulfil the s.* : مذکورۂ بالا کام کے ٹھیک ٹھیک پورا کرنے کی طاقت اور توفیق -

*he gave the s. answer as before* : اُس نے وہی جواب دیا جو پہلے دیا تھا -

*he that shall endure unto the end, the s. shall be saved* : جو اخیر تک تحمل کرے گا وہی نجات پائے گا -

*I have the s. bible my mother gave me* : میرے پاس بائبل کا وہی نسخہ ہے جو میری ماں نے مجھے دیا تھا -

*it is all just the s. to me* : میرے لیے یہ سب برابر (یا یکساں) ہے -

*just the s.* : جوں کا توں ؛ اُسی رنگ میں -

*much the s.* : قریب قریب برابر -

*Olympia, (is) the s. city as Pisa* : اولمپیا وہی شہر ہے جسے پیزا کہتے ہیں -

*on the s. grounds that he would defend suicdie* : اُنہیں وجوہ سے جن کی بنا پر وہ خودکشی کی حمایت کرتا -

*Rhenish wine at the s. price as French is sold at* : رائنی شراب بھی اُنہیں داموں جن داموں فرانسیسی شراب بکتی ہے -

*sailors received the s. pay as soldiers* : ملاحوں کو بھی وہی تنخواہ ملی جو سپاہیوں کو -

*say the s. thing twice over* : اُسی بات کو دو دفعہ کہنا -

*several of the very s. birds* : اُنہیں پرندوں میں سے کئی -

*she was always the s. to me* : میری نظروں میں وہ ہمیشہ یکساں رہی -

*the difference between a body in motion & the s. body at rest* : ایک ہی جسم کا فرق حرکت اور سکون کی حالتوں میں -

*the life is perhaps a little s.* : زندگی کی تو وہی رفتار ہے -

*the s.* : وہی ؛ ویسا ہی؛ ایک ہی -

*the s.* : وہی شخص ؛ وہی چیز -

*the s. causes produce the s. effect* : یکساں اسباب سے یکساں نتائج نکلتے ہیں -

*the s. observations are true of others also* : یہی مشاہدات دوسروں کے متعلق بھی درست ہیں -

*the very s., just the s., one and the same* : وہی ؛ بالکل وہی ؛ یکساں ؛ بجنسہ ؛ بعینہ ؛ ہو بہو -

*they belong to one and the s. class* : وہ ایک ہی طبقے کے افراد ہیں -

*think* (or *feel*) *the of* : کسی کے متعلق ویسا ہی خیال رکھنا

*to repairing sleeve of s. 1/3* : اسی کی آستین کی مرمت (کی بابت) ایک شلنگ ۳ پینس -

*to the s. place where I had found it* : اسی جگہ جہاں میں نے اس کو پایا تھا -

*we must all say the s.* : ہم سب کو ایک ہی بات کہنا چاہیئے -

*we would do the s. again* : ہم پھر بھی وہی کرینگے -

*what is the use of this s. patience ?* : اِس نہ بدلنے والے صبر و تحمل سے کیا فائدہ ؟

*words of the s. nature with those he had first heard* : اسی قسم کے الفاظ اُس نے پہلے سنے تھے -

**sameness** *n.* : ایک ہی سا ہونا ؛ یکسانی ؛ یک رنگی -

**Samel,** *a.* : سیورا ؛ سیوری ؛ خام ؛ کچی ؛ کچا ؛ ادہ پکا ؛ ( اینٹ ، کھپرا وغیرہ ) -

**Samian,** *a.* & *n.* : ساموسی : باشندۂ ساموس ( ایشیائی ساحل پر ایک ترکی جزیرہ جو سمرنا سے ۴۲ میل جنوب مغرب کی طرف واقع ہے ) -

*S. ware* : ساموسی برتن ( مٹی کے برتن جو قدیم رومی مقامات پر پائے جاتے ہیں ) -

**Samisen,** *n.* : جاپانی ستار -

**Samite,** *n.* : (قدیم) بادلا ؛ زری (ازمنۂ وسطیٰ کا قیمتی ریشمی کپڑا جس میں سونے کے تار بھی ملے ہوتے تھے ) -

**Samlet,** *n.* : سامن ( مچھلی ) کا بچہ ؛ سامنچہ -

**Samnite,** *n.* & *a.* : سمنی ؛ سمنائی ( ایک قدیم اطالوی قوم جو روما کی جمہوریت سے لڑتی رہتی تھی ) ( کا فرد ) -

**Samoan,** *a.* & *n.* : ساموئی ؛ ( جزیرہ ساموا کا باشندہ یا وہاں کی زبان ) -

*Samovar, n.* : سماوار ( روسی زبان کا لفظ ) -

**Samoyed,** *n.* : (۱) ساموریائی ؛ سائبیریائی ؛ منگول ؛ وسطی سائبیریا کی منگول کی قوم کا رکن ؛ ساموریائی - (۲) آرکٹک کے سفید کتوں کی نسل -

**Samoyedic,** *a.* & *n.* : ساموریائی ؛ ساموریائی شخص یا ساموریائی زبان (سے متعلق) -

**Sampan,** *n.* : چینی ناؤ ؛ چینی ( نمونے کی ) کشتی -

**Samphire,** *n.* : ایک قسم کی نباتات جو ساحل بحر کے قریب پہاڑوں پر اُگتی ہے اور اچار کے کام آتی ہے -

**Sample,** *n* & *v. t.* : (۱) نمونہ ؛ بانگی - (۲) نظیر ؛ مثال - (۳) نمونہ یا بانگی دیکھنا یا دکھانا ؛ جانچنا ؛ صحیح تجربہ حاصل کرنا -

*s. card* : نمونوں کا پتا ؛ کارڈ جس پر نمونے چسپاں ہوں -

**sampler,** *n.* : نمونہ دیکھنے یا نمونہ لینے والا ؛ نمونے چھانٹنے والا -

**Sampler,** *n.* : (۱) لڑکیوں کی سوزن کاری کا بہترین نمونہ جسے دیوار وغیرہ پر لگا دیتے ہیں - (۲) درخت جو اور درخت کاٹتے وقت چھوڑ دیا گیا ہو تاکہ معلوم ہو سکے کہ کس قسم کے درخت اِس مقام سے کاٹے گئے ہیں -

**Samson,-pson,** *n.* : شمشون (ایک قوی ہیکل آدمی کا نام جس کا ذکر توریت میں آیا ہے) ؛ قوی ؛ گراں ڈیل -

S's *post* : (۱) ( جہاز رانی ) ایک مستحکم ستون جو جہاز کے ذخیرہ خانے یا عرشوں کے درمیان سے گزرتا ہے - (۲) ایک ستون جو ویل گیر کشتیوں میں ہوتا ہے اور ویل کش نیزے کی رسی اُس میں بندھی ہوتی ہے -

**samsoite,** *n.* : ایک بھک سے اُڑ جانے والا مادہ -

*Samurai*, *n.* : (pl. same) قدیم جاپانی فوجی نواب یا جاگیردار ؛ ایک جاپانی جماعت جو حب وطن کے لیے مشہور تھی -

*Sanad, n.* : سند ؛ سند عطیۂ سلطانی ؛ منشور -

**Sanative, -tory,** *aa.* : صحت بخش ؛ شفا بخش ؛ شافی ؛ مفید صحت ؛ جسمانی اور اخلاقی صحت سے متعلق -

**Sanatorium,** (pl. *-ia*) : دارالصحت -

**Sanbenito,** *n.* (pl. *-os*) : (۱) لباس توبہ ؛ کفنیٔ نماز ؛ زرد لباس جس پر آگے اور پیچھے دونوں جانب لال رنگ کی سینٹ اندریوز کی صلیب بنی ہوتی تھی ؛ یہ اُن بدعتی لوگوں کا لباس تھا جو ہسپانی محکمۂ اِحتساب کے دباؤ سے اپنے عقائد سے توبہ کر لیتے تھے - (۲) اُسی طرح کا سیاہ لباس اُن لوگوں کے لیے جو محکمۂ احتساب کے دباؤ سے بھی اپنے عقائد سے تائب نہ ہوتے تھے ؛ اِس پر شعلوں اور بھوتوں کی تصویریں بنی ہوتی تھیں ؛ یہ لباس اُس وقت پہنایا جاتا تھا جب کسی بدعت پرست کو زندہ جلاتے تھے -

**Sanctify,** *v. t.* : متبرک یا مقدس قرار دینا ؛ (گناہ سے) پاک کرنا ؛ حلال کر دینا ؛ جواز کا فتویٰ دینا -

*sanctified* : ( طنزاً ) مقدس ؛ متبرک -

*such sanctified airs* : ( طنزاً ) ایسے مقدس اطوار ؛ ایسا متبرک انداز -

*the end sanctifies the means* : اچھے مقصد کے حصول کے لیے ہر ذریعہ جائز ہے ؛ مال اچھا تو کام بھی اچھا -

**sanctification,** *n.* : تقدیس ؛ تطہیر -

**Sanctimonious,** *a.* : ریاکار ؛ زاہد ریائی ؛ ظاہردار ؛ (طنزاً) تقدس مآب -

**sanctimoniously,** *adv.* : ظاہرداری سے ، ریاکاری سے -

**sanctimoniousness,** *n.* : = sanctimony

**Sanctimony,** *n.* ظاہر داری ؛ ریاکاری -

**Sanction,** *n.* & *v. t.* : (۱) قانون ؛ قاعدہ - (۲) سزا یا جزا ؛ وہ دفعہ جس میں کسی جرم کی سزا یا کسی نیکی کی جزا درج ہو - (۳) تصدیق ؛ توثیق - (۴) تکلیف شرعی یا اخلاقی ؛ محرکات خیر - (۵) جواز ؛ حلت ؛ رخصت ؛ منظوری ؛ اِجازت - (۶) تصدیق کرنا ؛ اِختیار دینا ؛ لازم کرنا ؛ فرض عائد کرنا ؛ اِجازت یا رخصت دینا ؛ سزا یا جزا مقرر کرنا -

*pragmatic s.* : دیکھو Pragmatic

*vindicatory s.* : تعزیری منظوری

*punitive s.* : محرک عمل سزا کا خوف -

*remuneratory s.* : محرک عمل اِنعام کی خواهش -

**sanctionless,** *a* : بےمنظوري؛ بلاتصدیق؛ بلاتوثیق؛ بلا اِختیار؛ ناحق -

**Sanctitude,** *n.* : (شاذ) تقدس ؛ بزرگي -

**Sanctity,** *n.* : (۱) تقدس ؛ بزرگي - (۲) عزت ؛ عظمت -

*odour of s* : نیکي کی شهرت ؛ ولایت کا چرچا -

*ss.* : فرائض ؛ واجبات ؛ پابندیاں -

*ss of the home* : خانگي پابندیاں (فرائض) -

**Sanctuary,** *n.* : (۱) مقدس‌مقام؛ حرم ؛ عبادت گاہ (کااندروني حصہ) ؛مسجد؛مندر ؛ درگاہ - (۲) مامن ؛ جاےپناہ - (۳) امن؛ پناہ ؛ حفاظت ؛ حق پناہ دهي ؛ (شکار) وہ جگہ یا زمانہ جس میں جانوروں کا شکار منع هو -

*rights of s.* : حقوق جاے پناہ ؛ حقوق پناہ دهي -

*take* (or *seek*) *s.* : پناہ لینا (یا ڈھونڈنا) -

*violate* (or *break*) *s.* : جاے پناہ کا اِحترام نہ کرنا ؛ مقدس مقام کے پناہ گزینوں کو گرفتار کرنا -

**Sanctum (sanctorum),** *n.* : (۱) معبد کا اندروني حصہ؛ حرم - (۲) خلوت - (۳) (مجازاً) باطن (تصوف) - (۴) مقام مقدس ؛ عبادت کدہ -

**Sanctus,** *n.* : مناجات کے وہ بول جن پر عشاے رباني کا خاتمہ هوتا هے ؛ بھجن -

*s. bell* : (۱) جوس مقدس - (۲) گھنٹا جو عشاے رباني کے وقت بجایا جاتا هے -

**Sand,** *n. & v. t.* : (۱) ریت ؛ ریگ ؛ بالو - (۲) (امریکی روزمرہ) ثابت‌قدمی ؛ اِستقلال - (۳) (کسی چیز پر) ریت چھڑکنا یا ڈالنا ؛ ریت میں دفن کرنا ؛ ریت ملانا (شکر ، اون وغیرہ میں) - (۴) مستحکم کرنا ؛ اوت قائم کرنا ؛ حملہ روکنا - (۵)دروازوں اور دریچوں کے سامنے هوا روکنے کے لیے ریت کی بوریاں رکھنا - (۶) کسي کے سر پر ریت کي بوري دے مارنا - (۷) (جمع) ریگستان ؛ ریتا ؛ تودۂ ریگ ؛ ریت کے ذرے -

*built on s.* : (جس کی بنیاد ریت پر هو) غیر مستحکم؛ ناپائدار

*numberless as the sand (s)* : ریت کے ذروں کے مانند بے شمار ؛ لاتعداد -

*plough the s.* or *ss.* : ریت میں هل چلانا -

*rope of s.* : ڈھول کي رسی -

*s. hopper* : ایک قشری دریائی جانور جو عام طور سے ساحلوں پر پایا جاتا هے -

*s. -bag* : ریت سے بھرا هوا تھیلا مدافعت کی عارضی فصیل بندی کے لیے یا کشتي یا غبارے میں توازن رکھنے کے لیے -

*s. bag's)* : ریت کے تھیلے ، ریت کے بورے ؛ ریت کي بوریاں -

*s. -bank* : ریتا -

*s. -bar* : ریت کی باڑ؛ بندرگاھوں اور دریاؤں کے دھانوں پر ریت کے تودے -

*s. bath* : گرم ریت کا برتن -

*s. -bad* : ریت کی تہ -

*s. blast* : ریت کا جھونکا (بھاپ یا دبی هوئی هوا کے ذریعہ شیشے کی سطح کھردری کر دینے کے لیے) -

*s. -box* : (۱) ریگ دان (ڈبیا جس میں سیاهي خشک کرنے کے لیے ریت رکھي جاتی هے) - (۲) ریت کا سانچا (جو تانبہ ڈھالنے میں کام آتا هے) - (۳) ریگ دان (جو انجن پر هوتا هے کہ برف کی وجہ سے اگر پٹری چکني هو گئی هو تو اُس پر ریت چھڑک دي جائے) -

*jolly as a s.-boy* : بالو بیچنے والے چھوکرے کی طرح خوش‌وخرم -

*s. cloud* : ریت کي آندھي؛ باد سموم کے ساتھ اُڑتی هوئي ریت -

*s. -crack* : (۱) بوائی (پھٹنا) ؛ پاؤں کي کھال میں شگاف جو گرم ریت میں چلنے سے هو جاتے هیں - (۲) گھوڑے کے سم میں شگاف - (۳) مٹي کی خرابی سے اینٹوں میں شگاف -

*s. -eel* : بام مچھلي کي ایک قسم -

*s. -fly* : بڑ مکھي -

*s. -glass* : ریت گھڑي

*s. -hill* : ریت کا ٹیلا ؛ ریت کا تودہ -

*s. -iron* : گولف کا وہ ڈنڈا جس سے ریت میں سے گیند نکالتے هیں -

*s. -man* : (نیز *dustman* ؛ ریت والا (نیند سے بچوں کي آنکھیں کھجلانے لگتی هیں تو اُن سے کہا جاتا هے کہ ریت والے نے تمھاری آنکھ میں ریت ڈال دی هے) -

*s. -martin* : ایک قسم کی ابابیل جو ریت میں گھونسلا بناتی هے -

*. -paper* : ریگ مال (کاغذ) ؛ ریگ مال کرنا -

*. -piper* : ایک قسم کا پرندہ جو مرطوب ریتیلے مقامات میں رهتا هے

*s. -pump* : ریگ کش ؛ ریت نکال ؛ ایک قسم کا آلہ جس کے ذریعے مشین وغیرہ میں سے ریت نکالی جاتي هے -

*s. shoes* : ریت جوتي ؛ ریت میں پهننے کي جوتي -

*s. -spout* : ستون ریگ ؛ ریت کا ستون (جو هوا کي وجہ سے ریگستان میں بن گیا هو) -

*sandstone* : ریتیلا پتھر ؛ بھربھرا پتھر -

*s. -storm* : ریت کا طوفان -

*the ss. are running out* : وقت گزرتا جاتا هے ؛ مهلت کم هوتی جاتی هے -

**Sandal,** *n. & v. t.* : (۱) چپل - (۲) چپل پهننا -

**Sandal (wood),** *n.* : صندل (کی لکڑي) ؛ چندن (کي لکڑي) -

**Sandarac,** *n* : زرنیخ احمر ؛ زرنیخ سرخ ؛ سم‌الفار احمر ؛ لال هرتال ؛ مین پھل -

*gum s.* : زرنیخ صمغي ؛ سم‌الفار صمغي -

**Sand-blind,** *a.* : (قدیم) کم‌بین؛ بھینگا ؛ چوندھا؛تنگ‌نظر ؛ کوتاہ بین ؛ نزدیک بین -

**Sanderling,** *n.* : چھا ؛ ایک قسم کا چھوٹا سا پاني میں چلنے والا پرندہ -

**Sanders, saun-,** *n.* : لال صندل ؛ لال چندن ؛ صندل سرخ -

**Sandhurst,** *n.* : انگلستان کا شاهي فوجي مدرسہ واقع سینڈهرسٹ -

**Sandiver,** *n.* : کانچ (شیشے) کا نمک یا کھار ؛ ایک قسم کا نمکیلا پاني جو شیشہ بناتے وقت اُس سے خارج هوتا هے -

**Sandwich,** *n. & v. t.* : (۱) نان پاو کے دو پتلے توس جن کے بیچ میں گوشت ، انڈے ، مچھلی ، ککڑی یا کسي اور چیز کے قتلے رکھ دیے گئے هوں - (۲) گھزسنا ؛ ٹھونسنا ؛ بھرنا ؛ داخل کرنا ؛ ملفوف کرنا ؛ کسي شے کو ایسی دو چیزوں کے اندر داخل

کرنا جو مختلف النوع ہوں - (۳) ( مجازاً ) دو رُخا ؛ مخلوط؛ مرکب ( مثلاً *he is a s. of good & bad* ) -

*s. -man, -boy* : اشتہار والا جو اشتہار کا ایک تختہ سینے پر اور ایک پیٹھ پر لٹکائے ہو -

*s. -board* : ایسے دو تختوں میں سے ایک -

*s. -boat* : ( کشتیوں کی دوڑ میں ) اگلی قطار کی سب سے پچھلی اور پچھلی قطار کی سب سے اگلی کشتی -

**Sandy, *a.*** : (۱) ریتلا ؛ کرکرا ؛ ریگ آلود - (۲) ریگی ؛ بالو (یا ریت) کے رنگ کا - (۳) زرد سرخی مائل (بال وغیرہ کے لیے) -

**sandiness, *n.*** : (۱) کرکرا پن ؛ ریتلا پن ؛ ریگ آلودگی - (۲) بالو رنگی ؛ ریگ رنگی ؛ ریت رنگی ؛ زردی مائل سرخی -

**sandyish, *a.*** : ریتلا سا ؛ کرکرا سا ؛ بالو کے سے رنگ کا -

**Sandy, *n.*** : ( حقارتاً ) اسکاچستانی ؛ اسکاچستان کا باشندہ -

**Sane, *a.*** : (۱) سمجھ دار ؛ ذی فہم ؛ سلیم العقل ؛ صحیح العقل ؛ صحیح الدماغ ؛ صحیح الحواس ؛ دانا ؛ عاقل ؛ زیرک ؛ آدمی جو دیوانہ نہ ہو - (۲) معتدل ؛ معقول ( رائے ؛ خیال وغیرہ ) -

**Sang:** دیکھو sing -

**Sanga ( r ), *n.*** : سنگا ؛ پتھر کا سینہ بند جسے ہندوستان کی پہاڑی قومیں استعمال کرتی ہیں -

**Sangaree, *n.*** : ایک ٹھنڈا مشروب جسے شراب اور مسالے ڈال کر بناتے ہیں -

***Sang-de-boeuf*, *n.* & *a.*** : گہرا لال ( لہو کا سا ) رنگ جو پرانی چینی پر اب بھی پایا جاتا ہے -

**Sang-froid, *n.*** : سکون ؛ اطمینان ؛ دل جمعی ؛ جمعیت خاطر ( خوف یا پریشانی کے وقت ) -

**Sangrail, -real, *n.*** : پیالۂ خوں ؛ وہ پیالہ جس میں حضرت عیسیٰ نے آخری کھانا کھایا تھا اور جب آپ صلیب پر لٹکائے گئے تو یوسف اری میتھیا نے اسی میں آپ کا خون لیا تھا -

**Sanguification, *n.*** : تولید خون ؛ خون بننا ؛ خون بننے کا عمل ؛ وہ عمل جس کے ذریعے غذا خون میں بدل جاتی ہے -

**Sanguinary, *a.*** : خونی ؛ خون ریز ؛ سفاک ؛ خوں آشام ؛ تشنۂ خوں ؛ خوں خوار ؛ قاتل ؛ لہو کا پیاسا ؛ بے رحم ؛ بے مہر ؛ بے رحمی کا ( قانون ) ؛ زرا زرا سے جرم پر موت کی سزا دینے والا ( قانون ) -

**sanguinarily, *adv.*** : سفاکانہ ؛ خوں خوار ؛ خوں ریز یا خوں آشام طریق یا انداز سے ؛ ظالمانہ ؛ جابرانہ -

**sanguinariness, *n.*** : سفاکی ؛ خون خواری ؛ خوں ریزی ؛ خوں آشامی -

**Sanguine, *a.* & *n.*, & *v. t.*** : (۱) لہو سا لال ؛ خون کے سے رنگ کا - (۲) دموی ؛ دموی مزاج آدمی جس کے بدن میں خون بہت ہو - (۳) سرگرم ؛ جو شیلا ؛ جوش بھرا ؛ زندہ دل ؛ امیدوں بھرا ؛ خود اعتماد - (۴) قوی ؛ زبر دست ؛ مضبوط ؛ واثق ؛ پختہ ؛ پکا ؛ یقینی - (۵) لال رنگ ؛ لال رنگ کی تصویر -

**S. *ant*** : لال چیونٹی -

**S. *sponge*** : لال اسفنج -

**S. *turtle*** : لال کچھوا -

**sanguinely, *adv.*** : سرگرمی سے ؛ پر امید طور سے -

**sanguineness, *n.*** : (۱) لالی ؛ سرخی - (۲) سرگرمی ؛ جوش ؛ شوق ؛ ذوق و شوق ؛ ہمت ؛ جو شیلاپن ؛ حرارت ؛ گرمی ؛ دل سوزی -

**Sanguineous, *a.*** : (۱) ( طب ) خون کا ؛ خون سے متعلق - (۲) دموی ؛ پر خون - (۳) گہرے لال رنگ کا ( شیشہ ) -

**Sanhedrim, *n.*** : ( قدیم یروشلم کی ) عدالت عالیہ ؛ جس کے اکہتر رکن ہوتے تھے -

**Sanicle, *n.*** : ایک پودا جس کے پھول گچھے دار اگتے ہیں -

**Sanify, *v. t.*** : (۱) تندرست کرنا ؛ اچھا کرنا - (۲) صفائی کا انتظام کرنا ؛ صفائی کو ترقی دینا -

**Sanitary, *a.*** : صفائی یا صحت و تندرستی سے متعلق ؛ حفظان صحت سے متعلق ؛ مفید صحت -

*s. towel* : گدی یا تولیا جو ایام میں استعمال ہوتا ہے -

**sanitarian, *n.* & *a.*** : (۱) انجمن صفائی یا مجلس صفائی کا رکن ؛ ماہر صحت ؛ ماہر حفظان صحت - (۲) صحتی - حفظان صحت کے لحاظ ( کی رو ) سے -

**sanitarily, *adv.*** : حفظان صحت کے لحاظ ( کی رو ) سے -

**sanitariness, *n.*** : شرائط صحت کی پابندی ؛ امور حفظان صحت کا پاس -

**sanitarist, *n.*** : حفظان صحت کا دل دادہ ؛ صحت پرست ؛ صفائی پسند ؛ صفائی پرست -

**Sanitas, *n.*** : ایک دوا کا تجارتی نام ( جس سے بیماری کے جراثیم ہلاک ہوجاتے ہیں ) -

**Sanitation, *n.*** : (۱) علم حفظان صحت ؛ علم اصول صحت ؛ علم الصحت ؛ اصول صحت ؛ صفائی ؛ امور صحت - (۲) امور متعلقہ صحت کا پابند ہونا -

**sanitationist, *n.*** : اصول صفائی کا ماہر ؛ اصول صحت کا پابند ؛ صحت پرست ؛ صفائی پسند -

**sanitate, *v. t.* & *i.*** : صفائی کرنا ؛ امور حفظان صحت کی پابندی کرنا -

**Sanity, *n.*** : سلامت عقل ؛ صحت عقل و ہوش ؛ ہوش و حواس کا بجا ہونا ؛ دماغی صحت ؛ صحیح الحواس ہونا ؛ عدم جنوں -

***Sanjak*, *n.*** : سنجاق ؛ ترکی " ولایت " ( یعنی صوبے ) کا حصہ ؛ ضلع یا پرگنہ -

**Sank :** دیکھو sink -

**San(n)yasi, *n.* (also *sunnyasse*)** : سنیاسی ؛ ہندو فقیر -

**Sans, *prep.*** : بے ؛ بغیر ؛ بلا ؛ بدون ؛ بن ( تلفظ انگریزی لفظ کی حیثیت سے سانز جب یہ لفظ انگریزی لفظوں سے مل کر آئے ) -

*s. ceremonie* : (۱) دنیا کی رسم کی لاج نہ کرکے - (۲) بے تکلفی سے -

*s. doute* : بے شک ؛ بلا شبہ ؛ لاریب -

*s. everything* : بے ہمہ -

*s. eyes* : بے آنکھوں کے ؛ آنکھوں بغیر -

*s. facon* : صاف گوئی سے ؛ دریدہ دھنی سے -

*s. -gene* : بے تکلفی -

*s. phrase* : صاف صاف ؛ کھلے لفظوں میں -

*s. -souci* : بے پروائی -

*s. taste* : بلا ذائقہ ؛ بے ذوق -

*s. teeth* : بے دانتوں کے ؛ دانتوں بغیر -

*sansculotte* . عامی یا غیر مہذب ؛ جمہوریت پسند ؛ مساوات پرست ؛ انقلاب پسند ؛ انتہا پسند ؛ انقلابیا ( فرانسیسی انقلاب

کے زمانے میں قدیم اشرافیت کے دل دادہ لوگ جمہوریت پسندوں کو " بے برجسا " کہتے تھے ' اس لیے کہ برجس شرفا کا لباس تصور کی جاتی تھی ' بعد کو جمہوریت پسندوں نے خود یہ نام اپنے لیے مخصوص کر لیا ) -

*sansculotterie* : انقلاب پسندی ؛ مساوات پرستی -

*sansculottic* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

*sansculottism* : انقلاب پسندی ؛ مساوات پرستی -

**Sanserif**, *n.* & *a.* : منقا حرف جس میں نوکیں نہ ھوں ( مثلاً this ؛ this کے حروف منقے نہیں ھیں ؛ ایسے حرف کو serif کہتے ھیں ) -

**Sanskrit, -scrit**, *n.* & *a.*: سنسکرت ' ھندوستان کی پرانی علمی زبان -

**Sanskritic**, *a.* : سنسکرتی -

**Sanskritist**, *a.* : سنسکرت دان -

**Santa Claus**, *n.* : سینٹ نکولس ؛ ایک فرضی شخص جس کے متعلق بچوں کو یہ عقیدہ دلایا جاتا ھے کہ وھی رات کے وقت ان کے موزوں میں بڑے دن کے تحفے ڈال جاتا ھے -

*Santon*, *n.* : مسلمان درویش ؛ فقیر ؛ گوشہ نشین ؛ تارک الدنیا ؛ ولی اللہ ؛ خدا رسیدہ -

**Santonica**, *n.* : سنتو نیکا ؛ ناگدون -

**Santonin**, *n.* : عرق سنتو نیکا ؛ سنتونیکا کا ست ( یہ ست کرم امعاء کی دوا ھے ) -

**Saorstat Eireann**, *n.* : آئرستان کی خرد مختار ریاست -

**Sap**, *n.* & *v. t.*: (۱) عرق ؛ رس ؛ شیرہ ؛ دودھ ؛ (مجازاً) جوھر ؛ جان ؛ لطف ۔ (۲) نیز (*s.-wood*) بکل ؛ چھال ؛ رسیلی لکڑی ؛ کچی لکڑی ؛ چوب خام - (۳) رس یا عرق نکالنا ؛ خشک کرنا ؛ رس نچوڑ لینا ؛ عرق نچوڑ لینا ؛ انس نکال لینا ؛ (مجازاً) جان نکال لینا ؛ زور چوس لینا ؛ کمزور کر دینا (مثلاً *his energy had been sapped by* اس کی قوت سلب کر لی گئی ) - (۴) لکڑی کے لٹھے پر سے ! چھال اُتارنا -

*s.-green* : رنگ جو buckthorn berries سے بنایا جاتا ھے ؛ اس رنگ کا -

*s.-lath* : کچی لکڑی یا خام چوب کی پٹی -

*there is no s. in a written constitution*: تحریری قانون میں کچھ جان نہیں -

*the s. of youth* : جوھر شباب -

**sapful**, *a.* : رس بھرا ؛ رس دار ؛ شاداب ؛ لعاب دار -

**sapless**, *a.* : بے رس ؛ بے عرق ؛ خشک ؛ سوکھا ؛ بے لعاب -

**sappy**, *a.* : (۱) رسیلا ؛ رس دار ؛ عرق دار ؛ پر عرق ؛ تر و تازہ ؛ شاداب ؛ سر سبز ؛ لعاب دار - (۲) (مجازاً) توانا (مثلاً *s. race like German*) - (۳) احمق نادان ؛ بے وقوف ؛ کم عقل -

**sappiness**, *n.* : (۱) رسیلا پن ؛ تراوت ؛ تر و تازگی ؛ شادابی ؛ سر سبزی ؛ لعاب داری - (۲) (بول چال) حماقت ؛ نادانی -

**Sap**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) محصور مقام کے گرد ایسا مورچہ جس سے محاصرین کا حملہ روکا جا سکے - (۲) (مجازاً) عقیدے یا ارادے وغیرہ کا استیصال - (۳) جڑ کھودنا ؛ بیخ کنی کرنا ؛ استیصال کرنا ؛ منہدم کرنا ؛ مسمار کرنا - (۴) سرنگ لگانا ؛ نقب لگا کر پہنچنا ؛ سرنگ لگا کر پہنچنا ؛ نقب لگانا (۵) بنیادیں کھوکھلی کرنا ؛ رفتہ رفتہ برباد کرنا ؛ آھستہ آھستہ تباہ کرنا ( مثلاً *walls, cliffs, were sapped by the stream* = دیواروں یا چٹانوں کی بنیادیں کھو کھلی کر دی گئیں ) -

*her health was sapped by the damp climate*: مرطوب آب و ھوانے اس کی صحت خراب کر دی -

*s.-head* : محاصری مورچے کا اگلا سرا -

*s.-roller* : محاصری مورچہ -

*science is sapping old beliefs* : سائنس قدیم اعتقادات کی بنیادیں کھوکھلی کر رھا ھے -

**Sap**, *v. i.* & *n.*: (۱) (عامیانہ ' مدارس) بہت پڑھنے والا ' رٹو ' محنتی ھونا - (۲) لکھنے پڑھنے میں سخت محنت کرنا ؛ رٹنا ؛ مطالعے میں انہماک ھونا - (۳) صبر آزما کام ؛ کھکھیڑ ؛ شدید محنت ؛ پسائی -

*it is such a s.* : یہ سخت دقت طلب کام ھے -

*it is too much s.* : یہ بہت ھی صبر آزما اور پتا مارنے کا کام ھے -

**Sapajou**, *n.* : سپا جو ' ایک قسم کا بندر جو جنوبی امریکہ میں ھوتا ھے ' لوگ اسے پالتے اور محبت سے رکھتے ھیں -

**Sapan-wood,-pp-**, *n.*: ساپن لکڑی ؛ ایک قسم کی لکڑی جو ایشیا کے گرم علاقوں میں ھوتی ھے اس سے سرخ اور زرد رنگ بنائے جاتے ھیں -

**Sapid**, *a.* : لذیذ ؛ مزہ دار ؛ ذائقہ دار ؛ خوش مزہ ؛ خوش ذائقہ ؛ خوش گوار ؛ (تحریر و تقریر) پر لطف ؛ دل کش ؛ دل پذیر -

**sapidity**, *n.* : مزہ ؛ لذت ؛ ذائقہ -

**Sapient**, *a.* : (۱) (شاذ) دانا ؛ دانش مند ؛ عقل مند - (۲) مدعی دانائی ؛ دانائی کا دعوی دار ؛ لال بجھکڑ -

**sapiently**, *adv.* : (طنزاً) دانش مندانہ طور سے -

**sapience**, *n.* : (شاذ) دانائی ؛ عقل مندی ؛ دانش مندی ؛ (طنزاً) دانائی ؛ لال بجھکڑ پن -

**Sapiential**, *a.* : عقل مندی کا ؛ دانش مندی کا ؛ دانشمندانہ -

*the s. books* : کتب پند و نصائح ؛ خصوصاً بائبل کی کتب امثال و نصائح وغیرہ -

**Sapling**, *n.* : (۱) نو نہال ؛ پودا ؛ (مجازاً) نو عمر ؛ نوجوان ؛ نوخیز ؛ نا تجربہ کار نو جوان - (۲) ایک سال کی عمر کا شکاری کتا ؛ ایک سالہ سگ تازی -

**Sapodilla**, *n.* : ایک قسم کا درخت جو امریکہ کے گرم حصوں میں ھوتا ھے اس کی لکڑی پائدار اور پھل خوش ذائقہ ھوتا ھے -

**Saponaceous** *a.* : صابونی ؛ صابون صفت ؛ صابون آمیز (نیز مزاحاً) -

**Saponify**, *v. t.* & *i.* : صابون بنانا ؛ چربی وغیرہ کا صابن بنانا -

**saponification**, *n.*: صابن سازی -

**saponifiable**, *a.*: صابن بنانے کے قابل ؛ قابل صابون سازی -

**Sapor**, *n.* : ذائقہ ؛ لذت ؛ مزہ -

**Sapper**, *n.* : (۱) چوسنے والا ؛ رس یا عرق چوسنے والا - (۲) سرنگ اُڑانے والا ؛ (خاصکر) سفر مینا کا سپاھی - (۳) پڑھنے لکھنے میں محنت کرنے والا ؛ رٹو ؛ پتا ماز کے کام کرنے والا (۴) رایل انجنیرں مین سپاھی -

*Royal Ss. & Miners* : شاھی سفر مینا -

*Sapperment*, *n.* : اھل جرمنی کی قسم -

**Sapphic**, *a.* : (۱) سیفوئی یا سیفو کے متعلق ( سیفو ایک یونانی شاعرہ تھی چھٹی صدی قبل مسیح ) - (۲) وہ بحریں جو سیفو استعمال کرتی تھی -

S. *verse*, *stanza* : نظم اُن بحروں میں جو سیفو نے

ایجاد کی تہیں -

**Sapphism**, *n.* (also *Sapphic vice*): - ملت سیفوی؛ زنانی چپٹی

**Sapphire**, *n.* & *a.*: (۱) نیلم ؛ یا قوت ازرق - (۲) ایک قسم کا شکر خورہ - (۳) نیلم کے رنگ کا -

**sapphirine**, *a.* : نیلمی ؛ نیلم کا ؛ نیلم کا بنا ہوا -

**Sapr (o)-** : جز ترکیبی جو یونانی زبان کے لفظ Sapros سے مشتق ھے جس کے معنی ھیں بوسیدہ ' سڑا ھوا مثلاً :-

*sapraemia* : فساد خون -

*sapraemic* : فساد خون کے متعلق -

*saprogenic* : سڑانے والا ؛ فاسد کرنے والا ؛ سڑے گلے مادے سے پیدا شدہ -

*saprophile* : گندگی میں رھنے والا جرثومہ ؛ غلاظت پسند -

*saprophyte* : ( نباتات ) مردہ خور ؛ گند خور ( یعنی وہ نباتات جو سڑے گلے مادے پر بسر کرتے ھیں ) -

**Sar**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی جو میٹھے پانی میں ھوتی ھے -

**Saraband**, *n.* : ایک قسم کا ھسپانی ناچ -

**Saracen**, *n.* & *a.* : (۱) شرقیین؛ اھل شرق؛ اھل مشرق؛ مسلمان؛ اھل اسلام - (۲) رومی اور یونانی ' سامی عرب کے خانہ بدوش قبائل کو اس نام سے یاد کرتے تھے - ( ۳ ) حروب صلیبیہ کے زمانے کے مسلمانوں کو عام طور پر اس نام سے پکارتے تھے -

*S. corn* : = Buckwheat

*S. head* : عرب یا ترک کا سر جو سپر یا سرائے پر نشان کے طور پر استعمال ھوتا ھے -

**Saracenic**, *a.*: (۱) مشرقی ؛اسلامی - (۲) اسلامی (طرز عمارت) -

**Saratoga ( trunk )**, *n.* : زنانہ سفری صندوق -

**Sarcasm**, *n.*: رمز و کنایہ ؛ تعریض ؛ طعن ؛ چبھتی ھوئی بات ؛ جلی کٹی ؛ طنز ؛ اعتراض -

**sarcastic**, *a.*: تعریضی؛ طنزیہ ؛ طنز آمیز -

**sarcastically**, *adv.* : طنزاً ؛ تعریضاً ؛ از راہ طنز و تعریض -

**Sarcast**, *n.*: (شاذ) جلی کٹی کہنے والا؛ طعنہ دینے والا؛ طنز گو شخص -

**Sarcelle**, *n.* : ایک قسم کی چھوٹی بطخ ؛ چنیا بطخ ؛ پن ککڑی -

**Sarcenet** : دیکھو Sarsenet -

**Sarco-** : جز ترکیبی جو یونانی زبان کے لفظ Sarkos سے مشتق ھے ' جس کے معنی ھیں گوشت ' لحم -

*sarcology* : تشریح لحمی؛ جسم انسانی کے اجزائے لحمی کی تشریح -

*sarcoplasm* : اعصاب کا ریشہ دار مادہ -

**Sarcode**, *n.* : حیوانی نخرمایہ ؛ مادۂ حیات حیوانی -

**Sarcoma**, *n.* (pl.-*ata*) : ورم لحمی ؛ گوشتین ابھار ؛ دنبل لحمی؛ دنبل گوشتین -

**Sarcophagus**, *n.* ( pl.-*gi* ) : سنگین تابوت ' جس پر کوئی کتبہ یا سنگ تراشی وغیرہ کا کام ھو -

**Sarcous**, *a.*: گوشتین ؛ لحمی ؛ گوشت کا ؛ اعصابی ؛ اعصاب دار -

**Sard**, *n.* : عقیق اصفر ؛ عقیق نارنجی ؛ عقیق احمر -

**Sardanapalian**, *a.* : سار دانے پلسی ؛ سار دانے پلس کے مانند (یہ نینوا کا بادشاہ تھا جو زنانہ عشرت پسندیوں میں بد نام تھا) -

**Sardelle**, *n.* : سارڈیل' ایک قسم کی مچھلی ھے' سارڈین سے مشابہ -

**Sardine**, *n.* : عقیق احمر ؛ عقیق اصفر ؛ عقیق نارنجی ( ملاحظہ ھو کتاب الھامات باب ۴ آیت ۳ مگر غالباً یہ غلط ھے اس لئے کہ نسخۂ جدید میں Sardius آیا ھے ) -

**Sardine**, *n.* : سارڈین ' ایک قسم کی مچھلی جو جزیرۂ سارڈینیا کے قریب بحیرۂ روم میں پائی جاتی ھے

*packed like ss.* : سارڈین مچھلیوں کی طرح بھرے ھوے ؛ ایک پر ایک ٹھنسا ھوا -

**Sardinian**, *n.* & *a.* : (۱) جزیرہ سارڈینیا کا ( باشندہ ) - (۲) سلطنت سارڈینیا (۱۷۲۰تا۱۸۵۹' بشمول پیڈمونٹ) کا (باشندہ) -

**Sardonic**, *a.* : (ھنسی ' چہل وغیرہ )نقلی ؛ مصنوعی ؛ ساختہ ؛ بناوٹی ؛ جھوٹی ؛ جھوٹا ؛ زھر خندی ؛ تمسخر آمیز -

**sardonically**, *adv.*: جھوٹی ھنسی کے طور پر؛ مضحکہ خیز اسلوب سے -

**Sardonyx**, *n.* : عقیق سلیمانی -

**Sargasso**, *n.* (pl.-*os*,-*oes*): بحری خس و خاشاک؛ خلیجی خس و خاشاک یہ ایک قسم کی نباتات ھے جس کے ڈھیر کے ڈھیر گلف اسٹریم میں بہتے پھرتے ھیں ' جو دور سے جزیرے معلوم ھوتے ھیں -

*S. sea* : بحیرۂ سر گا سو : بحر ظلمات کا شمالی حصہ -

**Sari, saree**, *n.* : ساڑی -

**Sarissa**, *n.* (pl. -*re*) : نیزہ ؛ بھالا ؛ بلم ' ایک قسم کا بڑا نیزہ جو قدیم زمانے میں اھل مقدونیہ رکھتے تھے -

**Sark**, *n.* : قمیص ؛ کرتا -

**sarking**, *n.* : ( تعمیر ) چھت اور شہتیروں کے درمیان تختہ بندی ( چھت کی مضبوطی کے لئے ) -

**Sarmatian**, *a.* & *n.* : سار میشیائی ؛ باشندۂ قدیم سار میشیا ( روس و پولستان )؛ ( شعر ) اھل پولستان ؛ پولستانی -

**Sarmentose, -entous**, *aa.* : ( نباتیات ) دراز ساق ؛ شاخ دار ' ایسا درخت جس کی شاخیں لمبی لمبی ' پتلی پتلی اور پھیلی ھوئی ھوں -

**Sarong**, *n.* : سارنگ ؛ ملایا کا قومی لباس ' سوتی یا ریشمی فرقی یا اونچا تہمد ( مرد اور عورت دونوں کے لئے ) -

**Sarsaparilla**, *n.* : عشبہ ؛ جوھر عشبہ -

**Sarsen**, *n.* : ایک قسم کا چکنا اور بھر بھرا پتھر جو ولٹ شائر وغیرہ میں پایا جاتا ھے -

**Sarsenet, -ce-**, *n.* : نفیس نرم ریشم -

**Sartorial**, *a.* : خیاطانہ ؛ خیاطی کے متعلق ؛ درزی کا ؛ سلائی کے متعلق ؛ مردانہ لباس و پوشاک کے متعلق -

**Sarum**, *n.* : سیروم' سالسبری کا کلیسیائی نام ھے -

*S. use* : استعمال سیروم ؛ سیروسی استعمال ؛ سیرومی طریق عبادت ؛ عبادت الھی کا طریقہ جو سالسبری میں گیارھویں صدی عیسوی سے Reformation ( اصلاح کلیسا ) تک رائج تھا -

**Sash**, *n.* : پٹکا ؛ کمر بند ( عربی ' شاش ) -

**sashed**, *a.* : پٹکے والا ؛ کمر بند والا -

**Sash**, *n.* : کھڑکی کا آئینہ دار پٹ جو اوپر نیچے کھسک سکتا ھے ؛ ساش چوکھٹا ؛ ( شاذ ) کھڑکی ؛ دریچہ -

*s. pocket* : دریچہ خانہ ؛ دریچہ گاہ ؛ جیب دریچہ ؛ دریچی جیب ؛ وہ جگہ جس میں لٹکن حرکت کرتا ھے -

*s. -pulley* : دریچہ کش ؛ ایک قسم کی چرخی جس کے ذریعے دریچہ بند کھینچے جاتے ھیں -

*s. -cord,-line* : ساش ڈوری ' وہ رسی جو ساش میں بندھی ھوتی ھے -

*s. -tool* : رنگ سازی کا برش ؛ روغن کرنے کا برش ؛

شیشہ سازی کا برش -

*s.-weight* : ساش کا لٹکن -

*s. window* : ساش دار کھڑکی ؛ ساش دار دریچہ -

**sashed**, *a.* : ساش دار ؛ ایسی کھڑکی جس میں اوپر نیچے کھسکنے والے آئینہ دار پٹ ہوں -

**sashless**, *a.* : بے ساش دریچہ ؛

**Sashmaray**, *n.* : باد بانی جہاز جو ایک ہی ساحل کی بندرگاہوں پر چلا یا جاتا ہے -

**Sasin**, *n.* : بارہ سنگا -

**Sassaby**, *n.* : ایک قسم کا بڑا بارہ سنگا جو جنوبی افریقہ میں پایا جاتا ہے -

**Sassafras**, *n.* : ( ساس فراس ایک قسم کا چھوٹا سا درخت ہے جو شمالی امریکہ میں ہوتا ہے ' جس کی چھال دوا کے طور پر کام آتی ہے ) ساس فراس کی چھال ؛ ساس فراس کا عرق ؛ پوست ساس فراس ؛ عرق ساس فراس -

**Sassanian, Sassanid**, *nn. aa.* : ساسانی ؛ خاندان ساسانی کا رکن ؛ ساسانی خاندان کا بادشاہ ( یہ خاندان ایران میں سنہ ۲۱۱ ع سے سنہ ۶۵۱ ع تک فرمان روا رہا ) -

**Sassenach**, *n. & a.* : انگریز ؛ انگریزی ؛ انگلستانی ؛ سیکسن ( اسکاچستان اور آئرستان کے باشندے اہل انگلستان کو اس نام سے یاد کرتے ہیں ) -

**Sat** : دیکھو Sit -

**Satan**, ( archaic ) **Satanas**, *n.* : شیطان ؛ ابلیس -

**Satanic, Satanical** ( rare ), *aa.* : شیطانی ؛ ابلیسی -

*his S. majesty* : شیطنت مآب -

*S. school* : (۱) فرقۂ شیطانی ( شروع شروع میں اس لفظ کا اطلاق شاعروں کے اس طبقے پر ہوتا تھا جس کے سرکردہ بائرن اور شیلے تھے ؛ اس کے بعد اور نقش گو شاعروں پر بھی ہونے لگا ) - (۲) نقش گو ؛ نقش نویس -

**Satanically**, *adv.* : ابلیسانہ ؛ شیطانی طور سے -

**Satanism**, *n.* : (۱) شیطانی خصائل - (۲) دانستہ شرارت ؛ ایسی بدی جو جان بوجھ کر کی جائے ؛ برائی جو محض برائی کی غرض سے کی جائے - (۳) نقش گو شاعروں کے کرتوت - (۴) شیطان کی علانیہ پرستش جو ۱۹ ویں صدی عیسوی میں فرانس میں رائج تھی -

**Satanize**, *v. t.* : ابلیسانا ؛ شیطان یا شیطان جیسا بنانا -

**Satanist**, *n.* : شیطان پرست ؛ ابلیس پرست -

**Satanology**, *n.* : ابلیسیات ؛ تاریخ و عقائد شیاطین -

**Satara**, *n.* : ستارا ؛ ایک قسم کی بانات جس میں افقی دھاریاں ہوتی ہیں -

**Satchel**, *n.* : بستہ ؛ جز دان ؛ تھیلا -

**satchelled**, *a.* : بستے والا ؛ جز دان والا -

**Sate**, *v. t.* : (۱) ( کسی خواہش کا ) پورا کرنا ؛ رجھانا - (۲) چھکانا ؛ سیر کرنا ؛ جی بھر جانا ؛ ملنہ پھر جانا (*sated with*) -

**sateless**, *a.* : سیر نہ ہونے والا ؛ جو سیر نہ ہو -

**Sateen**, *n.* : ساٹین ؛ اونی یا سوتی چمک دار کپڑا مثل اطلس کے -

**Satellite**, *n.* : (۱) طفیلی ؛ طفیلیہ ؛ مصاحب ؛ ملازم ؛ حاشیہ نشین ؛ نوکر چاکر - (۲) وہ سیارہ جو دوسرے کے گرد گھومتا ہے ؛ تابع ( سیارہ ) ؛ سیارۂ ثانویہ ؛ قمر ( اکثر مجازاً ) -

**satellitic**, *a.* : سیارۂ ثانویہ کا یا متعلق بہ سیارۂ ثانویہ ( نیز مجازاً ) -

**Sati**, *n.* : ستی ؛ ستی ہونے کی رسم ؛ شوہر کی چتا پر زوجہ کا زندہ جل مرنا -

**Satiate**, *a.* : (۱) شکم سیر ؛ پیٹ بھرا - (۲) پُر ؛ بھرا ہوا ؛ سیر -

**Satiate**, *v. t.* : (۱) سیر کرنا ؛ شکم سیر کرنا ؛ شکم پر کرنا ؛ پیٹ بھر کر کھلانا - (۲) آسودہ کرنا ؛ چھکانا ؛ منہ پھرا دینا -

**satiable**, *a.* : قابل شکم سیری ؛ سیر ہونے کے لائق ؛ جو سیر ہو سکے -

**satiation**, *n.* : ( شاذ ) سیری وغیرہ -

**Satiety**, *n.* : ( شاذ ) پری ؛ سیری ؛ شکم سیری ؛ بیزاری ؛ افراط ؛ کثرت ؛ بہتات -

*to s.* : انتہائی حد تک ؛ حد سے زیادہ ؛ خواہش سے زیادہ -

**Satin**, *n. & a. & v. t.* : (۱) ساٹن ؛ اطلس - (۲) نرم ؛ ملائم ؛ ہموار - (۳) اهارنا ( کاغذ کو ) ؛ گھوٹنا -

*Denmark s.* : ڈنمارکی ساٹن ' یہ ایک قسم کا بٹا ہوا اونی کپڑا ہوتا ہے جس سے خواتین کی زیر پائیاں بنتی ہیں -

*s.* or *white s.* : ( عامیانہ ) جن ( شراب ) -

*s. beauty carpet* : ایک قسم کا پروانہ -

*s. cloth* : اونی ساٹن -

*s. finish* : ایک قسم کی پالش جو چاندی پر کسی دھات کے برش سے کی جاتی ہے -

*s.-flower* : ایک قسم کا درخت -

*s. gypsum* : کھریا مٹی کی ایک ریشہ دار قسم ' جس میں موتی کی سی چمک ہوتی ہے -

*s. paper* : لکھنے کا مہین چمک دار کاغذ -

*s. pug* : ایک قسم کا پروانہ -

*s. sheeting* : ایک قسم کا کپڑا جو بچے ریشم اور سوت سے بنا جاتا ہے -

*s.-spar* : (۱) ریشہ دار کاربونیت آف لائم - (۲) = s. gypsum -

*s.-stitch* : زردوزی یا اونی کپڑے میں کشیدے کا کام جو اطلس جیسا معلوم ہوتا ہے -

*s.-stone* : = s. gypsum

*s.-straw* : نرم اور لچک دار سینکیں جن سے ٹوپیاں بنتی ہیں -

*s. white* : چونے کا مصنوعی سلفیٹ -

*s.-wood* : اعلیٰ قسم کی لکڑی -

*white s.* : (۱) ایک پودے کا نام جس کو Honesty کہتے ہیں - (۲) ایک قسم کا پروانہ -

**satiny**, *a.* : اطلسی ؛ اطلس نما ؛ اطلس جیسا -

**satinette, satinet**, *nn.* : نقلی ساٹن ؛ مصنوعی اطلس -

**Satire**, *n.* : (۱) هجو ؛ هجویہ نظم ؛ هجویہ تصنیف ؛ قصیدہ - (۲) تضحیک ؛ موجب ننگ ؛ باعث عار ( مثلاً *our lives are s. on our religion* ہمارے کارنامے مذہب و ملت کے لئے باعث ننگ و عار ہیں ) - (۳) طعن ؛ طنز ؛ تعریض -

**Satiric**, *a.* : هجویہ ؛ هجو آمیز ' تعریض انگیز ؛ طنز خیز ؛ طنزیہ هجو نویس ؛ هجو گو -

*s. intent* : هجو آمیز نیت ؛ تعریضانہ مقصد -

*s. poem*: ہجویہ نظم؛ ہجویہ قصیدہ؛ ہجویہ شعر؛ ہجویہ اشعار -
*s. poet*: ہجو نویس یا ہجو گو شاعر -
*s. verse*: ہجویہ نظم؛ ہجویہ قصیدہ؛ ذم -
*s. writer*: ہجو نویس؛ ہجو لکھنے والا؛ ہجو نگار -
*s. stroke*: طنزیہ چوٹ؛ ہجویہ طعنہ -
**Satirical**, *a.*: ہجائی؛ ہجویانہ؛ ہجو آمیز؛ تعریض آمیز؛ طنز آمیز؛ پر تضحیک -
**satirically**, *adv.*: ہجویانہ انداز سے؛ طنزاً؛ تعریضاً؛ از راہ طنز یا تعریض -
**Satirist**, *n.*: ہجو نویس؛ ہجونگار؛ ہجو گو؛ تعریض نویس؛ تعریض گو؛ طنز کی -
**Satirize**, *v. t.*: ہجو کرنا؛ تعریض کرنا؛ ہجو لکھنا؛ طعن کرنا؛ طنز کرنا؛ طعنہ دینا -
**Satis**, *adv. & n.*: کافی؛ وافی؛ بس (یہ لاطینی کا متعلق فعل ہے اور صرف مندرجۂ ذیل ترکیبوں میں پایا جاتا ہے)-
*jam s.*: پہلے سے کافی ہے -
*s. superque*: کافی وافی -
**Satisfaction**, *n.*: (۱) ادائیگی؛ ادائے قرض؛ بے باقی؛ تصفیہ؛ چکاؤ؛ (مثلاً *make s.* یا *in s. of*)-(۲) ادائے فرض؛ ادائے ذمہ داری-(۳) کفارہ-(۴) عوض؛ معاوضہ؛ بدل؛ مکافات؛ پاداش -(۵) (کلیسائی مفہوم) توبہ -(۶) (دینیات) کفارۂ مسیح (مثلاً *Christ is the s. of our sin*)-(۷) تسکین؛ سکون؛ اطمینان؛ خاطر جمعی؛ تسلی -(۸) (کسی شخص سے) یکنگی (duel) لڑنے کا موقع (*give s.*, *demand s.* یعنی موقع دینا یا موقع طلب کرنا)-
*enter s.*: عدالت میں اس بات کا اندراج کہ رقم مطلوبہ ادا کر دی گئی؛ بے باقی نامہ داخل کرنا -
*find s. in*: کسی شے سے اطمینان حاصل کرنا؛ تسکین حاصل کرنا -
*to the s. of* (someone): کسی کے اطمینان کے موافق؛ قابل اطمینان -
*if you can prove it to my s.*: (اگر تم اس کو اس طرح ثابت کرسکو کہ مجھے اطمینان ہو جائے)-
**Satisfactory**, *a.*: (۱) (دینیات) کفارہ کرنے والا -(۲) کافی؛ معقول؛ معتد بہ (مثلاً *s. proof*)-(۳) اطمینان بخش؛ تسلی بخش؛ تسکین بخش؛ قابل اطمینان؛ قابل تسکین؛ لائق طمانیت؛ حسب خواہش؛ خاطر خواہ (مثلاً *s. compromise*)؛ حسب اطمینان؛ حسب توقع؛ حسب دل خواہ -
**satisfactorily**, *adv.*: قابل اطمینان طور پر وغیرہ -
**satisfactoriness**, *n.*: اطمینان؛ تسلی؛ تسکین؛ دل جمعی -
**Satisfy**, *v. t. & i.*: (۱) قرض ادا کرنا -(۲) فرض ادا کرنا؛ مانگ پوری کرنا -(۳) کفارہ دینا -(۴) توقع پوری کرنا؛ امید پوری کرنا -(۵) (بہ طور مجہول) خوش یا راضی ہونا؛ قانع ہونا (*with* کے ساتھ)-(۶) مطمئن کرنا؛ اطمینان دلانا -(۷) (فعل لازم) حسب توقع ثابت ہونا؛ کافی ہونا؛ مطمئن ہونا -
*rest satisfied*: قانع یا مطمئن ہونا؛ مزید ہاتھ پاؤں نہ مارنا -
*s. oneself*: مطمئن ہونا؛ اطمینان قلب حاصل کرنا -
*s. the examiners*: صرف پاس ہونا (بلا کسی امتیاز یا اعزاز کے)-
**satisfiable**, *a.*: وہ شے جو اطمینان بخش ہو سکے؛ قابل اطمینان؛ اطمینان بخش -
**satisfying**, *a.*: اطمینان بخش وغیرہ -
**satisfyingly**, *adv.*: اطمینان بخش طور پر -
**Satrangi**, *n.*: شطرنجی؛ دری -
**Satrap**, *n.*: (۱) (قدیم ایرانی سلطنت میں) صوبہ دار؛ والی؛ نائب السلطنت -(۲) (حال) گورنر؛ وائسرائے (اس میں عیش و عشرت اور ظلم و تعدی کا مفہوم مضمر ہے)-
**satrapy**, *n.*: صوبہ؛ ولایت؛ نظامت -
**Satsuma**, (ware), *n.*: (ست سوما ملک، جاپان میں ایک صوبے کا نام ہے اسی مناسبت سے) ست سوما ظروف؛ دودھیا رنگ کے جاپانی ظروف -
**Saturate**, *v. t.*: (۱) شرابور کرنا؛ تربتر کرنا؛ خوب بھگونا؛ پوری طرح بھر دینا؛ پر کرنا (نیز مجازاً)-(۲) (کیمیا) سیر شدہ کرنے کے لئے کسی شے (ہوا، بھاپ یا دھات) کو کسی دوسری شے (رطوبت، مقناطیسی قوت) سے اس طرح ترکیب دینا کہ وہ اس کی زیادہ سے زیادہ مقدار جذب کرلے -
**saturable**, *a.*: تر ہونے کے قابل؛ جذب ہونے کے قابل -
**saturated**, *p.p.*: (۱) معمور؛ بھرپور -(۲) بھرا ہوا؛ سیر -(۳) تربتر؛ شور بور -(۴) (رنگ) شوخ؛ گہرا -
**saturation**, *n.*: (۱) پری؛ سیری -(۲) نمی؛ تری؛ رطوبت -
**Saturday**, *n.*: ہفتہ؛ شنبہ؛ سنیچر؛ سبت -
*Holy s.*: ہفتۂ مقدس کا سنیچر؛ ایسٹر کی شام -
*Hospital s.*: دیکھو Hospital
*S.-to-Monday*: سنیچر سے پیر تک (یہ ریلوے وغیرہ کے رعایتی ٹکٹ کی مدت ہوتی ہے)-
**Saturn**, *n.*: (۱) زحل؛ کیوان؛ سنیچر؛ (قدیم روما) رب النوع زراعت؛ کھیتی باڑی کا دیوتا؛ یونانیوں کا کرو نوس؛ ابو زیوس (father of zeus) جو معصومیت و فراوانی کے عہد زرین کا حاکم ہے -(۲) سیارۂ زحل؛ یہ زمین سے دور ترین ہے؛ اس کے گرد آٹھ چاند ہیں؛ نجومیوں کا خیال ہے کہ جو بچہ اس کے سائے میں پیدا ہوتا ہے وہ سست، کاہل، سرد مہر اور تاریک خیال ہوتا ہے -
**Saturnalia**, *n.*: (۱) رومیوں کا ایک تہوار تھا جو دسمبر میں ہوتا تھا؛ اس وقت خوب دل کھول کر رنگ رلیاں منائی جاتی تھیں؛ سات سال کے غلاموں کو بھی تھوڑی دیر کے لیے آزاد کر دیا جاتا تھا -(۲) ہنگام عیش و طرب؛ زمانۂ انبساط؛ عہد نشاط؛ ہنگام جوش و خروش -
*a s. of crime*: زمانۂ جرائم؛ جوش جرائم -
**saturnalian**, *a.*: زمانۂ عیش و انبساط کے متعلق -
**Saturnian**, *a. & n.*: (۱) کیوانی؛ زحلی؛ سنیچری -(۲) ساکنان زحل -
*S. age*: زرین دور؛ سنہری زمانہ -
*S. metre (verse)*: (۱) ایک وزن جو قدیم لاطینی شاعری میں پایا جاتا ہے -(۲) کیوانی نظم؛ نظم کیوانی؛ زحلی نظم؛ نظم زحلی؛ (جمع) زحلی نظمیں؛ کیوانی نظم -
**Saturnic**, *a.*: (طب) جس پر سیسے کے زہر کا اثر ہو -
**saturnism**, *n.*: زہر سیسہ -
**Saturnine**, *a.*: (۱) کیوانی؛ زحلی؛ سنیچری -(۲) اداس؛ غمگین؛ مردہ دل -(۳) سیسہ زہر کا (مرض)؛ سیسہ زہر کا (مریض)-

*a s. poultice* : سرہی پولٹس ۔
*s. patients* : سیسہ زہر کے مریض ۔
*s. symptoms* : سیسہ زہر کی علامات ۔
**Satyagraha**, *n.* : ستیا گرہ ۔
**Satyr**, *n.* : (۱) ساطیر؛ یونانیوں کا ایک دیوتا جس کے کان اور دم گھوڑے کی اور شکل انسان کی تھی۔ (۲) لاطینیوں کا دیوتا جس کی شکل انسان کی، کان، دم اور ٹانگیں بکرے کی ہیں۔ (۳) شہوت پرست؛ ہوسناک؛ بوالہوس؛ بہائم صفت۔ (۴) بن مانس (شاذ)۔
**Satyriasis**, *n.* : مردوں کی بڑھی ہوئی شہوانی خواہش ۔
**Satyric**, *a.* : = *s. drama* ساطیری؛ متعلق بہ satyr (خاصکر ایک قسم کا یونانی ڈراما جس میں ساطیروں کا کورس ہوتا ہے) ۔
**Sauce**, *n. & v.t.* : (۱) چٹنی یا چٹنی جیسی شے (مثلاً *bread*, *egg, mint, parsley, tomato &c s.*)۔ (۲) ساگ؛ ترکاری؛ (۳) شوخ چشمی؛ گستاخی (مثلاً *none of your s.*)۔ (۴) چٹخارا؛ چرپراہٹ؛ چٹ پٹاپن (نیز مجازاً) (مثلاً *he is tame without the s. of danger* یعنی بغیر خطرے کی چرپراہٹ کے اس کی وحشت دور ہوگئی) ۔ (۵) (شاذ) نمک مرچ لگانا؛ نمک چھڑکنا؛ چٹنی لگانا۔ (۶) مزہ دار کرنا؛ خوش ذائقہ کرنا؛ چٹ پٹا کرنا۔ (۷) (مبتذل) شوخ چشمی کرنا؛ گستاخی کرنا۔
*hunger is the best s.* : سب سے لذیذ چٹنی بھوک ہے ۔
*s.-alone* : ایک قسم کا ساگ جو چٹنی کو مزہ دار بنانے کے لیے استعمال کیا جاتا تھا ۔
*s.-boat* : چٹنی کی کشتی؛ چٹنی دانی؛ وہ برتن جس میں چٹنی پیش کی جاتی ہے ۔
*s.-box* : شوخ چشم؛ گستاخ؛ دریدہ دہن؛ منہ پھٹ ۔
*s. for the gander* : دیکھو gander ۔
*saucepan* : ساس پان؛ کرچھا؛ کڑاھی ۔
*serve with the same s.* : سب کو ایک لاٹھی سے ھانکنا ۔
*white s.* : سفید چٹنی جس میں مکھن اور میدہ پڑتا ہے ۔
**sauceless**, *a.* : (۱) الونا؛ بے نمک مرچ کا؛ بے چٹنی کا۔ (۲) بے ذائقہ؛ بدمزہ؛ روکھا پھیکا؛ روکھا سوکھا ۔
**Saucer**, *n.* : (۱) پرچ؛ طشتری؛ چھوٹی رکابی؛ چائے کی طشتری۔ (۲) گملے کے نیچے رکھنے کی طشتری؛ گملا دان ۔
*s. eye* : طشتری جیسی بڑی اور گول آنکھ ۔
**sauceryed**, *a.* : گول اور بڑی آنکھوں والا؛ گاؤ دیدہ ۔
**saucerful**, *n.* : طشتری بھر؛ پرچ بھر ۔
**saucerless**, *a.* : بے پرچ؛ بے طشتری ۔
**Saucy**, *a.* : (۱) شوخ؛ گستاخ؛ ڈھیٹ؛ شوخ چشم؛ بے ادب؛ دریدہ دہن؛ منہ پھٹ؛ بد لگام۔ (۲) (مبتذل) چست و چالاک؛ زندہ دل؛ خوش وضع ۔
**saucily**, *adv.* : شوخ چشمانہ؛ گستاخانہ؛ شوخ چشمی سے ۔
**sauciness**, *n.* : شوخ چشمی؛ ڈھٹائی؛ بے باکی؛ جسارت؛ شوخی؛ بے ادبی؛ گستاخی ۔
*Sauerkraut*, *n.* : جرمن گوبھی کا اچار ۔
**Saul** : سال؛ سال کی لکڑی ۔
**Saumur**, *n.* : سومور (ایک سفید شراب جو سومور واقع فرانس جنوبی میں تیار کی جاتی ہے) ۔
*Saunders* . دیکھو sanders ۔

**Saunter**, *v. i. & n.* : (۱) اھنے کھلے پھرنا؛ سترگشت کرنا؛ ادھر ادھر پھرنا؛ آوارہ پھرنا۔ (۲) سترگشت؛ ادھر ادھر گشت کرنا ۔
*s. through life* : زندگی کے دن بسر کرنا؛ دن کاٹنا ۔
**saunterer**, *n* : سترگشت کرنے والا؛ ادھر ادھر پھرنے والا؛ آوارہ پھرنے والا ۔
**saunteringly**, *adv.* : سترگشت کے طور پر ۔
**Sauria**, *n.* : ساریا؛ رینگنے والے جانوروں کی ایک قسم جس میں ناکو اور مگر مچھ وغیرہ شامل ہیں ۔
**Saurian**, *a. & n.* : ساریائی ۔
**sauro** –: ایک رابطہ جو یونانی زبان کے لفظ sauros سے مشتق ہے ۔
**sauroid**, *a. & n.* : سارپائی ۔
**Saury**, *n.* : دراز نول؛ دراز کلپ؛ نول ماھی؛ نول مچھلی ۔
**Sausage**, *n.* : ساسیج؛ گوشت بھری آنت؛ قیمہ اور بعض مسالے ملا کر انتڑیوں میں بھرتے ہیں اور ان کے ٹکڑے کر لیتے ہیں (مثلاً *Bologna s.*) ۔
*s.-filler, -grinder, machine* : ساسیج بھرنے کا آلہ ۔
*s.-meat* : وہ گوشت جو ساسیج سموسے میں بھرتے ہیں ۔
*s. roll* : ساسیج کا گوشت جو میدے میں لپیٹ کر پکایا جاتا ہے ۔
*Saute*, *a.* (fem.-*ee*; pl.-*es*, fem. -*ees*): بھنا گوشت (تلفظ 'سوتے') ۔
**Sauterne**, *n.*: ایک قسم کی فرانسیسی سفید شراب (تلفظ سوتارن) ۔
*Sauve-qui-peut*, *n.* : بھاگڑ؛ بھگدڑ ۔
**Savage**, *a. n. & v. t.* : (۱) (قدیم) غیرمزروعہ؛ بنجر؛ جنگل (مثلاً *a s. scene* بنجر منظر)۔ (۲) غیر مہذب؛ غیر متمدن؛ وحشی؛ بلا تہذیب؛ بلا تمدن (مثلاً *s. life* حیات غیر متمدن)۔ (۳) خوں خوار؛ خوں ریز؛ تند؛ تند خو؛ ظالم؛ جابر؛ جابرانہ؛ سفاکانہ (مثلاً *s. persecution* سفاکانہ یا جابرانہ عقوبت؛ *s. persecutor* جابر ایذا رساں)۔ (۴) (روز مرہ) خفا؛ بد مزاج۔ (۵) (نقابت) عریاں؛ ننگی (انسانی تصویر)۔ (۶) (اسم) وحشی؛ جنگلی؛ بربری؛ غیر متمدن شخص جس کی معاش ماھی گیری اور صید افگنی پر ہو۔ (۷) ظالم؛ جابر؛ سفاک؛ خونخوار شخص۔ (۸) (گھوڑے کا کسی شخص کو) گرا دینا اور کچل ڈالنا یا کاٹ کھانا (مثلاً *he was savaged by his horse* اس کو گھوڑے نے کچل ڈالا یا کاٹ کھایا) ۔
*s. blow* : وحشیانہ حملہ یا ضرب ۔
*s. criticism* : سفاکانہ تنقید ۔
*s. revenge* : سفاکانہ انتقام ۔
**savagely**, *adv.* : وحشیانہ؛ ظالمانہ؛ جابرانہ؛ سفاکانہ؛ غیر متمدنانہ طور پر؛ جنگلی پن سے ۔
**savageness**, *n.* : غیر متمدنیت؛ سفاکی؛ خوں خواری؛ جنگلی پن؛ وحشی پن؛ بربریت ۔
**savagery**, *n.* : وحشیانہ حالت؛ سفاکانہ کردار؛ ظالمانہ خو؛ جابرانہ خصلت؛ سفاکی؛ خوں خواری؛ وحشی پن؛ جنگلی پن؛ بربریت ۔
**savagedom**, *n.* : بربریت؛ جاھلیت؛ وحشیانہ دور حکومت؛ وحشی اقوام ۔
**Savanna(h)**, *n.* : لق و دق میدان؛ صحرا (خصوصاً امریکہ کا) ۔
**Savant**, *n.* : علامہ؛ فاضل اجل؛ فاضل متبحر ۔
*Savate*, *n.* : فرانسیسی مکا بازی جس میں ہاتھوں کے علاوہ سر اور

پاؤں سے بڑی کام لیا جاتا ھے ( تلفظ سوات ) -

**Save**, *v. t. & i. & n.*: (۱) بچانا؛ محفوظ کرنا؛ مامون کرنا؛ معؤن کرنا؛ امن دینا؛ نجات دینا؛ چھڑانا ( مثلاً *he saved my life* اُس نے میری جان بچائی؛ *save me from my friends* مجھے میرے دوستوں سے نجات دلاؤ یا بچاؤ ) - (۲) ( فٹ بال ) حریف کو کامیابی سے روکنا ( نیز بطور اسم ) ایسی روک ( مثلاً *a clever s.* ) - (۳) روحانی نجات کا سامان فراہم کرنا؛ عذاب روحانی سے بچانا ( مثلاً *who then can be saved ?* اِس حالت میں کون نجات حاصل کرسکتا ھے ؟ : *the saving of souls* نجات ارواح ) - (۴) پس انداز کرنا؛ جمع کرنا؛ بچانا؛ کفایت شعاری کرنا - (۵) خرچ سے بچانا؛ تکلیف یا کھکھیڑ سے محفوظ رکھنا؛ کسی صورت سے بچانا ( مثلاً *that will s. me £50* اس سے مجھے ۵۰ پونڈ کی کفایت ھوگی؛ *his secretary saved him much time & labour* اُس کے سیکرٹری نے اُسے تضیع وقت اور محنت سے بچایا؛ *his secretary saved him many interviews* اس کے سیکرٹری نے اُسے اکثر ملاقاتوں سے بچالیا ) - (۶) ھاتھ سے نکلنے یا جانے ندینا؛ وقت پر جالینا؛ حاصل کرنے میں کامیاب ھونا ( مثلاً *I write hurriedly to s. the post* میں جلدی جلدی لکھتا ھوں کہ ڈاک نکل نہ جائے؛ *shall we s. the tide ?* کیا ھم موقع سے فائدہ اُٹھائیں ) - (۷) شرطاً یا استثنا کرنا ( مثلاً *saving clause* جملۂ استثنائیہ؛ فقرۂ استثنائیہ ) - (۸) ( تاش کے کھیل برج میں ) وہ طریقہ جو بڑے نقصان سے بچنے کے لیے اختیار کیا جائے -

*s.-all* - (۱) ضائع ھونے یا نقصان سے بچانے کا آلہ یا ذریعہ (۲) کوئی برتن وغیرہ جس میں بچی کھچی چیزیں ڈال دیتے ھیں تاکہ ضایع ھونے سے بچیں اور کام میں آسکیں؛ خردہ گیر ( ج ) - (۳) شمع دان؛ فتیلہ سوز ( کوئی ظرف جس میں موم بتی کے لیے سیخ وغیرہ لگی ھوتی ھے تاکہ موم بتی آخر تک جل سکے ) -

*one stitch in time saves nine* : وقت پر ایک ٹانکا لگانے سے نو ٹانکوں کی کفایت ھو جاتی ھے -

*s. appearances* : نباھنا؛ بھرم رکھنا

*savings bank* : سیونگ بینک؛ غریبوں کا بینک

*saving your reverence* : معاف کیجیئے گا -

*s. one's bacon* : دیکھو Bacon

*s. one's face* : دیکھو Face -

*s. the follow-on* : رنوں کے تواتر کو روکنا -

*s. the mark* : دیکھو Mark -

*s. the situation* : آئی بلا کو ٹالنا -

*s. us* : ( نجاتیہ ) خدا بچائے؛ خدا محفوظ رکھے ھر بلا سے -

**savable**, *a.*: بچانے کے قابل؛ حفاظت پذیر -

**saver** *n.*: (۱) بچانے والا ( نقصان، خطرے وغیرہ سے ) - (۲) پس انداز کرنے والا؛ بچت کرنے والا؛ کفایت شعار؛ جز رس - (۳) بچت کا باعث؛ موجب کفایت -

**(-)saver**, *n.*: بطور لاحقہ مثلاً *the invention is a great labour-s.* -

**saving**, *n.*: ( عموماً جمع میں ) بچت؛ کفایت

**(-)saving**: بطور لاحقہ مثلاً *labour-saving machine* محنت بچاؤ مشین -

**Save**, *prep. & conj.*: سوا؛ بجز؛ اِلّا؛ بہ استثنا ( مثلاً *all s. him* اس کے سوا تمام؛ *I am well s. that I have a cold* میں بالکل اچھا ھوں سوائے اس کے کہ مجھے زکام ھے ) -

**Saveloy**, *n.*: چاٹ؛ چٹ پٹی چیز -

**Savin**, *n.*: سابینہ؛ یہ ایک قسم کی نباتات ھے جس میں سے تیل نکلتا ھے؛ یہ تیل بہت جلد اڑ جاتا ھے اور دوا کے طور پر کام آتا ھے -

**Saviour**, *n.*: ( ۱ ) ناجی؛ نجات دھندہ؛ نجات دینے والا؛ بچانے والا؛ شفیع؛ بخشوانے والا [ مثلاً *the ( our ) S.* حضرت عیسیٰ ] - (۲) بچانے والا؛ رھائی دینے والا؛ رھائی دلانے والا -

*Savoir faire*, *n.*: تیز فہمی؛ ذکاوت؛ رسائی ذھن؛ زود فہمی؛ نکتہ رسی؛ دقیقہ رسی؛ مستعدی؛ حزم ( تلفظ ' ساوائر فوار ) -

*Savoir vivre*, *n.*: شرافت؛ خوش سلیقگی؛ خوش اطواری؛ مرزا منشی -

**Savory**, *n.*: یہ ایک قسم کی نباتات ھے جو پودینے سے ملتی جلتی ھے اور پکانے کے کام آتی ھے -

**Savour**, *n. & v. i. & t.*: (۱) ذائقہ؛ مزہ؛ لذت؛ رائحہ ( نیز مجازاً ) - (۲) خوشبو؛ بو ( شاذ ) - (۳) شائبہ؛ بو؛ خوبو؛ رنگ روپ ( مثلاً *he gave an antique s. to the passage* ) (۴) ( قدیم ) ذائقہ محسوس کرنا؛ لطف اُٹھانا؛ مسرت اندوز ھونا؛ حظ اندوز ھونا - ( ۵ ) ( شاذ ) ذائقہ دینا؛ بو دینا؛ بو آنا؛ شائبہ پایا جانا؛ نشان یا علامت پائی جانا ( مثلاً *I have written nothing that savours immorality* ) -

**savourless**, *a.*: بے ذائقہ؛ بے مزہ؛ الونا؛ روکھا پھیکا؛ بے لطف -

**Savoury**, *a. & n.*: ( ۱ ) لذیذ؛ مزہ دار؛ خوش ذائقہ؛ خوش مزہ؛ خوشبو دار؛ اشتہا خیز - ( ۲ ) نمکین؛ چٹ پٹا ( مثلاً *s. omelette* خوش ذائقہ یا چٹ پٹا خاگینہ ) - ( ۳ ) ( ایسا مقام جو ) بد بو سے پاک ( ھو ) - ( ۴ ) ایک قسم کا کھانا جو دعوت میں کھانے سے قبل یا کھانے کے بعد پیش کیا جاتا ھے؛ یہ محرک اشتہا و انہضام ھوتا ھے؛ مشتہی -

**savourily**, *adv.*: خوش گوار طور پر؛ خوش ذائقہ انداز سے -

**savouriness**, *n.*: لذت؛ ذائقہ -

**Savoy**, *n.*: بند گو بھی؛ کرم کلہ

**Savoyard**, *n. & a.*: ( ۱ ) ساکن سیوائے ( سیوائے ملک فرانس میں ایک علاقے کا نام ھے )؛ سیوائے کا رھنے والا - (۲) سیوائے کا؛ منسوب بہ سیوائے - (۳) سیوائے تھیٹر کمپنی کا رکن جو گلبرٹ اور سلیوان کے آپیرا گوروں کے اصل ڈراموں میں کام کرتا تھا -

**Savvy** : ( ۱ ) اسپینی لفظ Sabe کا بگاڑ جس کے معنی ھیں جانتا ھے - (۲) ( عامیانہ استعمال میں ) کیا تم سمجھتے ھو یا جانتے ھو؟ - (۳) ( نیز بطور اسم ) ( عامیانہ ) فہم؛ سمجھ؛ سمجھ بوجھ؛ زود فہمی؛ تیز فہمی؛ نکتہ رسی -

*no s.* : لاعلم؛ یعنی میں نہیں جانتا یا سمجھتا؛ وہ نہیں جانتا یا سمجھتا وغیرہ -

**Saw**, *n. & v. t. & i.* (p.p. *sawn*, rarely *sawed*) : (۱) آرہ؛ آری؛ ارہ - (۲) ( تشریح، نباتیات، حیوانیات وغیرہ میں ) دندانہ دار - (۳) چیرنا؛ تختے چیرنا؛ آرہ کشی کرنا - (۴) آگے پیچھے حرکت کرنا یا دینا - (۵) اس طرح ھاتھ چلانا جیسے کوئی آرہ کشی کرتا ھے - (۶) ( جلد سازی ) سوراخ کرنا؛ چھرا دینا -

*annular, crown, cylinder, s.:* استوانی آرہ ( گول سوراخ بنانے کے لئے ) ؛ تاج آرہ -

*band-s.* : دیکھو Band -

*bow - s.* : دیکھو Bow -

*circular s.* : دیکھو Circular -

*cross -cut -s.* : ترچھا چیرنے کا آرہ ؛ اندرونی دھاریوں کے خلاف کاٹنے والا آرہ ؛ اُلٹی کاٹ کا آرہ -

*frame s.* : دیکھو Frame -

*fret -s.* : دیکھو Fret -

*hack -s.* : آہنی تراش آرہ -

*hand -s.* : دستی آرہ ؛ دستی آری -

*jig -s.* : چوکھٹے والا آرہ جو مشین کے ذریعے کام کرتا ھے -

*jig -s. puzzle* : لکڑی کے ٹکڑوں کا معمہ جو چوکھٹے والے آرے سے چیرے جاتے ھیں یہ ٹکڑے بغیر ترتیب کے ملادیے جاتے ھیں پھر ان کو ٹھکانے سے لگایا جاتا ھے -

*let the sawdust out of ( smething )* : خول کا پول ظاھر کرنا ؛ ریا یا بے حقیقتی کا پردہ کھولنا ؛ پردہ فاش کرنا -

*pit -s.* : ایسا آرہ جس میں دو آدمی کام کرتے ھیں ایک اوپر دوسرا گڑھے میں ہوتا ہے ؛ کھڈ آرہ ( ج ) -

*reciprocating s.* : آرہ جو آگے پیچھے حرکت سے بذریعۂ مشین کام کرتا ھے ؛ آوک جاوک آرہ ( ج ) -

*rip -s.* : اندرونی دھاریوں کے موافق کاٹنے والا آرہ ؛ سیدھی کاٹ کا آرہ -

*sawbones* : ( عامیانہ ) سرجن ؛ جراح -

*s.- doctor* : دندانہ ساز ' آرے کے دندانے بنانے کی مشین -

*sawdust* : برادہ ؛ لکڑی کا برادہ -

*s.- fish* : آرہ ماھی ' بڑی قسم کی مچھلی جس کی تھوتھنی دندانے دار ھوتی ھے -

*s.- fly* : آرہ مکھی ' ایک قسم کی مکھی جو درختوں کو نقصان پہنچاتی ھے -

*s.- frame* : آرہ چوکھٹا ' چوکھٹا جس میں آرے کا پھل مضبوط پھنسا ھوتا ھے -

*s.- gate* : آرے کا چوکھٹا -

*s.- gin* : کپاس اوٹنے کی مشین جس میں آرے کے دندانے ھوتے ھیں -

*s.- horse* : آرے کی گھوڑی ( یہ اس لکڑی کے سہارے کے لئے ھوتی ھے جو آرے سے چیری جاتی ھے ) -

*s.- mill* : کارخانۂ آرہ کشی ' جس میں پانی یا بھاپ کی قوت سے کام ھوتا ھے -

*s.- pit* : آرہ کھڈ ' وہ گڑھا جس میں آرہ کش کھڑا ھوتا ھے -

*s.- set* : دندانہ گردان ' یہ ایک اوزار ھے جو آرے کے دندانوں کو ادھر ادھر سرکاتا رھتا ھے اس کے ذریعے شگاف آرے کے پھل سے زیادہ چوڑا ھوجاتا ھے اور آرہ کشی کا کام سہولت اور عجلت سے ھوتا رھتا ھے -

*s.- wort* : ایک پودا جس سے زرد رنگ بنتا ھے -

*s.- wrack* : منشاری گھاس ؛ منشاری ذرسل ؛ منشاری نرکل ؛ منشاری سرکنڈا ' یہ ایک قسم کی دندانہ دار سمندری گھاس ھے -

*s.- wrest* : = S.- set

*stone -s.* : سنگ آرہ ' وہ آرہ جس سے پتھر کاٹے جاتے ھیں ( بے دندانے کا چوکھٹے والا آرہ جس کے ذریعے ریت اور پانی کی رگڑ سے پتھر کاٹے جاتے ھیں ) -

**Saw, *n.*** : مقولہ ؛ کہن ؛ کہاوت ؛ ضرب المثل ( عموماً قدیم یا حکیمانہ قول ) -

**Saw** : See کا ماضی مطلق -

**Sawder, *n.*, *Soft s.*** : مدح ؛ ستائش ؛ تعریف ؛ تحسین ؛ لُلّو پتّو ؛ خوشامد ؛ چاپلوسی -

**Sawney, *n.*** : ( ۱ ) اسکاٹستان کے باشندے کا عرفی نام - ( ۲ ) سادہ دل ؛ سادہ لوح -

**Sawyer, *n.*** : (۱) آرہ کش - (۲) ایک قسم کا چوب خوار کیڑا ؛ چوب خورہ ( ج ) - (۳) ( امریکہ ) وہ درخت جو اُکھڑ کر دریا میں بہنے لگتے ھیں ؛ بہتے درخت -

*top -s.* : بالائی آرہ کش ؛ وہ آرہ کش جو اوپر کی طرف کھڑا ھوتا ھے -

**Sax, zax, *n.*** : چھتوں پر سلیٹ چھانے والی ھتھوڑی -

**Saxatile, *a.*** : ( حیوانیات ) چٹان نواسی ؛ چٹانی ؛ وہ چیزیں جو چٹانوں میں رہتی بستی ھیں اور وھیں نشو و نما پاتی ھیں -

**Saxe, *n.*** : سیکسی کاغذ ؛ ایک قسم کا تصویر کشی کا کاغذ -

**Saxhorn, *n.*** : سیکس سنکھم ؛ سک سنکھم -

**Saxicoline, -lous, *aa.*** : ( حیوانیات ) چٹانی ؛ چٹان نواسی -

**Saxifrage, *n.*** : ایک قسم کا پودا جو آلپس یا چٹانوں میں نشو و نما پاتا ھے ' اس کا پھول سرخ و سفید یا زرد ھوتا ھے -

**Saxon, *n.* & *a.*** : (۱) ٹیوٹانی قوم کا فرد ؛ ٹیوٹانی نسل کا شخص ؛ ٹیوٹانی ( شمالی جرمن ) زبان - (۲) باشندۂ سیکسنی - (۳) انگریزی زبان میں سیکسنی عنصر - (۴) منسوب بہ سیکسن -

*Anglo-S.* : اینگلو سیکسن -

*old S.* : قدیم سیکسن ؛ وہ قوم جس نے پانچویں اور چھٹی صدی عیسوی میں انگلستان کو فتح کیا تھا -

*S. architecture* : سیکسنی طرز تعمیر ( نارمنوں کی فتح کے قبل کی انگلش طرز عمارت ' یہ انداز تعمیر نارمنی انداز تعمیر سے قدیم ھے ) -

*S. blue* : نیلا رنگ ' جو نیل کی ملاوٹ سے بنایا جاتا ھے -

*S. words* : سیکسن زبان کے لفظ انگریزی زبان میں -

**Saxondom, *n.*** : سیکسنی دنیا -

**Saxonism, *n.*** : (۱) اینگلو سیکسن محاورہ یا طرز ادا - (۲) اینگلو سیکسن نسل کے خواص و خصائل - (۳) اینگلو سیکسن شے سے الفت ؛ سیکسن پرستی -

**Saxonist, *n.*** : سیکسن کا عالم ؛ اینگلو سیکسن زبان کا عالم -

**Saxonize, *v. i.* & *t.*** : سیکسن یا اینگلو سیکسن بنانا -

**Saxony, *n.*** : باریک اون ؛ ایک قسم کی نفیس اون نیز اس اون کا کپڑا -

**Saxophone, *n.*** : ایک بلند آواز باجا جو انگریزی باجے کا جز ھے -

**Saxtuba, *n.*** : بڑا سک سنکھہ ( saxhorn ) -

**Say, *n.*** : ( متروک ) ایک قسم کا باریک سرج جیسا کپڑا -

**Say, *v. t.* & *i.*** ( *said*, archaic 3rd sing. *saith* ) & *n.* : (۱) بولنا ؛ کہنا ؛ منہ سے الفاظ نکالنا ؛ لب کھولنا ؛ منہ کھولنا - (۲) پڑھنا یا عبارت کا دھرانا - (۳) بیان کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ پیشین گوئی کرنا ؛ دعوی کرنا ( مثلاً *he says all men are liars; you said you would* ) - (۴) وعدہ کرنا ( مثلاً *that was well said* ) - (۵) پیش کرنا دلیل یا حجت کا یا عذر کا ( مثلاً *there is much to be said on both sides* دونوں طرف بہت

*have you nothing to say for yourself*: کچھہ کہا جاسکتاھے؛ کیا تمھیں اپنے متعلق کچھہ کہنا نہیں ھے ) - (٦) رائے قائم کرنا یا دینا ؛ قطعی رائے دینا ( مثلاً *what s. you to a theatre ?* تھیٹر کے متعلق آپ کی کیا رائے ھے؟: *so s. all of us* ھم سب کی یہی رائے ھے ) - (٧) مثلاً کہنا یا فرض کر لینا ( مثلاً *any country, let us s. Belgium might do same* کوئی ملک بھی ھو مثلاً بلجیم یہی کریگا ؛ *s. it were true* فرض کرو یہ سچ ھوا تو پھر ؛ *what then* اپنا *s. your s.* بیان پیش کرو ؛ اپنا بیان دو ؛ اظہار دو ) -

*a few of them, s. a dozen or so* : ان میں سے چند مثلاً کم و بیش ایک درجن -

*dare s.* : کہنے کی جرأت کرنا -

*hear s.* : افواھاً سننا ؛ اڑتی سی خبر سننا -

*he has said his s.* : جو کچھہ اسے کہنا تہا کہہ چکا -

*he never went that is to s. it is not recorded* : وہ نہیں گیا ' کم از کم جانے کی کوئی یاد داشت نہیں ھے -

*I can not s.* : میں نہیں کہہ سکتا' مجھکو معلوم نہیں کہ -

*I had no s. in the matter* اس معاملے میں میری کوئی رائے نہ تھی ؛ مجھے کچھہ دخل نہ تھا ؛ مجھے کچھہ کہنا نہ تھا -

*I s.*: یہ ایک حرف ندائیہ ھے توجہ دلانے اور اظہار تعجب کے لیے استعمال ھوتا ھے ( مثلاً *I s. who is that* کیوں جی ! وہ کون ھے؛ *I s. what a beauty* سبحان اللہ کیا صورت ھے ؛ کیا حسن ھے -

*it geos without saying* : اس میں شک وشبہ کی گنجائش نہیں-

*it is said* : کہا جاتا ھے ؛ بیان کیا جاتا ھے -

*it says in the Bible, the Bible says* : انجیل میں لکھا ھے ؛ انجیل میں آیا ھے -

*let him have his s.* : اسے اپنا بیان کر لینے دو ؛ جو کچھہ وہ کہنا چاھتا ھے کہہ لینے دو-

*let us s.* or *s.* : مثلاً یعنی ؛ اگر ؛ بالفرض -

*s.*: یہ حرف لفظ sum ( رقم ) کا مخفف ھے ؛ یہ اس وقت لکھا جاتا ھے جب ھندسوں کے بعد رقم مذکور الفاظ میں لکھی جاتی ھے(مثلاً *£ 500 s. five hundred pounds* = صما یعنی پانسو پونڈ )

*s. a good word for ( me )* : میری سفارش فرما دیجئے ؛ میری طرف سے معذرت فرما دیجئے -

*s. away* : ( شاذ ) کہہ ڈالنا ؛ بیان کر ڈالنا

*s. grace* : الحمد پڑھنا -

*s. I* : = I say ( بول چال )

*s. lesson* : آموختہ سنانا ؛ سبق سنانا -

*s. no* : "نہیں" کہنا ؛ انکار کرنا ؛ درخواست مسترد کرنا -

*s. no more* : اب کچھہ نہ کہو ؛ اور کچھہ نہ کہو ؛ ایک لفظ بھی نہ کہو -

*s.* one *nay* : انکار کرنا ؛ دریغ کرنا -

*s. out* : کہہ ڈالو ؛ صاف کہہ دو -

*s. prayer* : دعا مانگنا ؛ نماز پڑھنا -

*s. something* : الحمد پڑھنا ؛ تقریر کرنا -

*s. the word* : فرمائیے ؛ حکم دیجئیے وغیرہ -

*s. yes* : ہاں کرنا ؛ ھامی بھرنا ؛ اقرار کرنا -

*saying & doing* : قول اور فعل -

*that is to s.*: (١) یعنی ؛ بہ الفاظ دیگر - (٢) کم از کم ( مثلاً *the whole of the family that is to s 4 persons* تمام کنبہ یعنی چار شخص) -

*there is no saying* : اس میں کچھہ کہنے سننے کی گنجائش نہیں -

*they s.* : کہتے ھیں ؛ لوگ کہتے ھیں -

*to be said* or *sung* : نظم و نثر میں تعریف کی جاتی ؛ شعر یا تاریخ میں جگہ دی جاتی -

*you may well s. so* : آپ کا کہنا حق بجانب ھے -

**Saying, *n.***: قول ؛ مقولہ ؛ کہاوت ؛ ضرب المثل ؛ مثل

*the s. is* : مثل ھے ؛ مثل مشہور ھے -

**Say(y)id, *n.*** : سید -

*Sbirro, n* (pl.-*ri*) : اطالوی پولیس کا سپاھی یا جوان -

**Scab, *n.,& v. i.***: (١) پپڑی ؛ کھرنڈ - (٢) داغ؛نشان؛ زخم کے بھرنے کے بعد جو داغ رہ جاتا ھے - (٣) خارش ؛ کھجلی ؛ جلدی بیماری - (٤) پودوں کی ایک بیماری - (٥) ( قدیم ) کمینہ ' کمینہ ' فرومایہ ' ذلیل ( شخص ) - (٦) غیر ھرتالی ؛ وہ شخص جو ھرتال میں حصہ نہیں لیتا ؛ وہ شخص جو ھرتالیوں کی جگہ کام کرتا ھے - (٧) زخم کا بھرنا؛ مندمل ھونا ؛ اندمال پذیرھونا -

*s. -wort* : ایک پودا جس کی پتیاں اور جڑیں کڑوی ھوتی ھیں -

**scabbed, *a.***: (١) خارش دار؛ خارش میں مبتلا - (٢) (متروک) کمینہ ؛ ذلیل

**scabby, *a.***: (١) خارش میں مبتلا- (٢) کمینہ؛فرومایہ؛ بد تمیز-

**scabbily, *adv.*** : کمینہ پن سے وغیرہ -

**scabbiness, *n.***: (١) کھجلی پن ؛ خارش کی حالت - (٣) رذالت ؛ کمینہ پن ؛ کمینگی -

**Scabbard, *n.*** : میان ؛ نیام ؛ غلاف شمشیر -

***fling, throw, away the s.*** : کسی معاملے کو انتہا تک پہنچانے کا بیڑا اٹھانا-

*s. -fish* : ایک قسم کی نقرئی سمندری مچھلی جو میان کے مشابہ ھوتی ھے -

**Scabies, *n.*** : خارش ؛ کھجلی ؛ کھجلی کی بیماری؛ خارش کا مرض -

**Scabious, *a.& n.***: (١) خارشی؛کھجلی والا؛جس کوخارش کا عارضہ ھو- (٢) کھجلی مار ' ایک قسم کا پودا جو جنگلی اور باغی بھی موسمی اور بارہ ماسیہ بھی ھوتا ھے ' یہ کھجلی کا علاج ھے -

**Scabrous, *a.*** : (١) ( نباتیات و حیوانیات ) کھردرا ؛ ناھموار ؛ نا برابر - (٢) ( ادب و انشا ' مضمون ' مرقع وغیرہ ) نازک ؛ دشوار ؛ جس کے بیان میں حزم و احتیاط کی ضرورت ھو ( مثلاً *he has chosen to write on divorce, adultery & many other s. topics* ) - (٣) ( مصنف یا اس کا اسلوب بیان ) غیر مربوط ؛ ناھموار ؛ غیر شستہ -

**scabrousness** : کھردرا پن ؛ ناھمواری -

**Scad, *n.*** : ایک قسم کی مچھلی -

**Scaffold, *n. & v. t.*** : (١) پاڑ ؛ مچان - (٢) سولی ' پھانسی (کی مچان ) - (٣) بلند چبوترہ - (٤) (تشریح و جنینیات) خاکہ ؛

ڈھانچہ (مثلاً *the s. of the skull*) - (۵) مچان پر رکھنا -
*the s.* : قتل ؛ گردن زنی (جلادوں کے ہاتھوں) ۔
**scaffolding,** *n.* : = scaffold
*scaffolding -pole* : پاڑ یا مچان کی بلّی (جو مچان کے لئے ہوتی ہے) ۔
**Scaglia,** *n.* : اطالوی سرخی مائل چونا -
**Scagliola,** *n.* : مصنوعی پتھر -
**Scalable,** *a.*: جس پر سیڑھی سے چڑھ سکیں -
**Scalariform,** *a.* : (نباتیات و حیوانیات) نردبانیا (کیڑوں کے پروں کی نسوں کے لئے) -
**Scalawag, -lla-, -lly-,** *n.* : (۱) پتلا ؛ دبلا ؛ ضعیف ؛ نحیف ؛ مریل ؛ پست قامت (جانور) - (۲) نکما ؛ ناکارہ - (۳) شریر ؛ بدمعاش ؛ بد ذات ؛ ناعاقبت اندیش ؛ وحشی -
**Scald,** *v. t. & n.*: (۱) گرم پانی، بھاپ وغیرہ سے جلانا (کسی جانور یا کسی شخص کی جلد کو یا کسی اور حصے کو (مثلاً *he was scalded to death by the steam* اس کو بھاپ نے جلا کر مار ڈالا) - (۲) دودھ وغیرہ کو کھولانا (مثلاً *scalded cream* گرم ملائی ؛ کھولتے دودھ کی ملائی ؛ یعنی دودھ کو کھولاؤ کے درجے تک گرم کرنا ، پھر ٹھنڈا کرکے ملائی اتارنا) -(۳) کھولاؤ کے درجے تک گرم کرنا - (۳) کھولتے پانی سے دھونا یا صاف کرنا - (۴) چھکا ؛ چرکا ؛ جلن ؛ سوزش (*ss. & burns*) -
*scalding tears*: اشکِ غم ؛ رنج و ملال کے آنسو -
**scalder,** *n.*: جو مرغیوں کو اُبالتا یا برتنوں کو کھولتے پانی سے صاف کرتا ہے -
**Scald, sk-,** *n.*: قدیم اسکینڈے نیویا کا قصیدہ خواں شاعر -
**scaldic,** *a.* : شاعرانہ ؛ مداحانہ -
**Scald -head,** *n.* : بچوں کے جلدی امراض ؛ بچوں کا گنج -
*Scaldino, n.* (pl. *-ni*) : (اٹلی کی) مٹی کی انگیٹھی -
**Scale,** *n. & v. t. & i.* : (۱) چھلکا ؛ فلس ؛ فلس ماہی - (۲) کھپرا ؛ پرت ؛ ورق ؛ تہ ؛ خول ؛ بھوسا - (۳) پرت اتارنا ؛ ورق اتارنا ؛ چھیلنا - (۳) پرت اترنا ؛ ورق اترنا -
*s.- armour* : بکتر ، دھات کے پرت کا جو چھوٹے وغیرہ میں لگے ہوتے ہیں -
*s.- board* : پتلا تختہ (جو آئینے ، تصویر وغیرہ کی پشت پر لگایا جاتا ہے؟) -
*s.- borer* : پوست ربا ؛ فلوس ربا ، ایک مشین جس کے ذریعے جوش دانوں (boiler-tubes) کی نلیوں وغیرہ پر سے پرت صاف نکالے جاتے ہیں -
*s. -fern* : = ceterach
*s. -insect* : کھپرے دار کیڑا (وہ کیڑے جو پودوں سے چمٹ جاتے ہیں اور ڈھال جیسے کھپرے اپنے اُوپر پیدا کر لیتے ہیں) -
*s. -moss* : پودوں کی قسم جن کے کائی نما پتے ہوتے ہیں -
*s. -winged* : جھلی دار پروں والے کیڑے جیسے پروانہ ، تتلی وغیرہ
*s. -work* : کھپریلی ترتیب (یعنی ایسی ترتیب جس میں ایک شے دوسری پر آجائے) -
( - **scaled,** *a.* : بطور لاحقہ استعمال ہوتا ہے
**scaleless,** *a.* : بے فلس ؛ بے خول -
**scaliness,** *n.* : بے فلس پن ؛ بے خول پن -

**scaly,** *a.*: فلس دار ؛ خولی (مچھلی یا جانور) - (۲) ورقی ؛ پرت دار ؛ چھلکے دار ؛ بھوسے دار -
**Scale,** *n. & v. t.* : (۱) ترازو کا پلڑا ؛ (جمع) ترازو ؛ میزان (مثلاً *hold the s. even* میزانِ عدالت برابر رکھنا ؛ انصاف کرنا) - (۲) تولنا ؛ وزن کرنا - (۳) تُلنا ؛ تولا جانا -
*throw sword into s.*: تلوار کے بل پر دعوے کی تائید کرنا -
*turn the s.* : تختہ اُلٹنا ؛ فیصلہ کُن کار روائی کرنا -
**Scale,** *n. & v. t. & i.*: (۱) درجہ ؛ مرتبہ ؛ درجہ واری ترتیب یا تقسیم ؛ تدریجی نظام - (۲) (موسیقی) سرگم - (۳) (ریاضی) پیمانۂ اعداد - (۴) کسی خط پر معینہ فاصلوں پر علامات پیمائش کی غرض سے یا متناسب تخفیف و توسیع کے لیے - (۵) چڑھنا ؛ اُوپر چڑھنا - (۶) حقیقی ابعاد کو اس کے مناسب ابعاد میں ظاہر کرنا ؛ کسی مشترک پیمانے میں تحویل کرنا ؛ ہم پیمانہ کرنا ؛ ہم پیمانہ ہونا -
*it is high in the s. of creation* : مدارجِ کائنات میں اس کو رتبۂ عالی حاصل ہے -
*a large s.*: بڑے پیمانے پر ؛ وسیع پیمانے پر -
*at the bottom of the s.* : ادنیٰ درجے میں -
*at the top of the s.* : بلند درجے پر -
*binary s.* : پیمانۂ ثنائی یعنی دو یا دو کے اضعاف کا (دو چار وغیرہ کا) -
*chromatic s.* : دیکھو Chromatic -
*decimal s.*: درجہ اعشاریہ -
*diatonic s.* : دیکھو Diatonic -
*Gunter's s.*: پیمانۂ گنٹر ؛ دو فٹی پیمانہ (گنٹر المتوفی سنہ ۱۶۲۶ ع کی ایجاد جو پیمائش اور جہاز رانی میں کام آتا ہے) -
*intellectual s.* : مدارج دماغی یا ذہنی -
*large-s. map* : بڑے پیمانے پر نقشہ -
*major s.* : پیمانۂ کبیرہ ؛ تدریجِ کبیرہ ؛ پیمانۂ عظمیٰ ؛ تدریجِ عظمیٰ ؛ پیمانۂ کلاں ؛ تدریجِ کلاں -
*minor s.* : پیمانۂ صغیرہ ؛ تدریجِ صغیرہ ؛ پیمانۂ ادنیٰ ؛ تدریجِ ادنیٰ ؛ پیمانۂ خرد ؛ تدریجِ خرد -
*play* one's *ss.* : باجا بجانا ؛ باجا بجانے کی مشق کرنا ؛ انگلیوں کی مشق کرنا ؛ گت بجانا -
*run over* one's *ss.* : گانے بجانے کی مشق کرنا ؛ گت بجانا ؛ لے نکالنا -
*sang* one's *ss.* : راگ گانا ؛ گانے کی مشق کرنا ؛ گانے کی مشاقی کرنا ؛ آواز کی مشق کرنا ؛ لے نکالنا ؛ سر نکالنا -
*s. of notation* : علامات اعداد کے مدارج ؛ نظامِ عددی -
*s. down* : پیمانہ گھٹانا ؛ پیمانہ کم کرنا ؛ پیمانے میں تخفیف کرنا -
*sink in the s.*: پلا جھک جانا ؛ رتبے سے گر جانا ؛ ادنیٰ درجے میں جا پڑنا -
*small-s. map* : چھوٹے پیمانے پر نقشہ -
*social s.* : تمدنی یا معاشرتی درجہ -
*ternary s.*: پیمانۂ ثلاثی یعنی تین یا تین کے اضعاف کا (تین نو وغیرہ کا) -
*the s. is to be an inch to the mile* : پیمانہ ایک انچ فی میل -
*the s. is to be one to 50,000* : پیمانہ ۱/۵۰۰۰۰ -
*s. up.*: پیمانہ بڑھانا ؛ پیمانہ زیادہ کرنا ؛ پیمانے میں اضافہ کرنا -

*scaling-ladder* : کمند -

*sliding s.* : دیکھو slide (نمبر ایک) -

**Scalene**, *a. & n.* : (۱) مختلف الاضلاع؛ غیر متساوی الساقین - (۲) غیر متساوی الساقین مثلث -

*s. cone* : مخروط غیر متساوی الساقین -

*s. cylinder* : اُسطوانہ غیر متساوی الساقین -

*s. muscle* : عضلۂ اخمعیہ -

*s. triangle* : مثلث غیر متساوی الساقین -

**Scall**, *n.* : (قدیم) خارش؛ کُھجلی -

*dry s.* : خشک کُھجلی یا خارش -

*moist s.* : تر کُھجلی؛ داد -

**Scallawag** : دیکھو scalawag -

**Scallion**, *n.* : ایک قسم کی پیاز -

**Scallop**, **sco-**, *n. & v. t.* : (۱) ایک قسم کی صدفی مچھلی- (۲) صدف ظرف، جو صدف کے مشابہ ہوتا ھے - (۳) گھونگے کا خول جو زائرین سینٹ جیمس بطور نشان کے پہنتے ھیں - (۴) (جمع) آرائشی کور؛ مغزی - (۵) تلنا؛ پکانا؛ بھوننا - (۶) کور وغیرہ سے آراستہ کرنا -

**scalloping**, *n.* : (کور وغیرہ کی) آرائش؛ زیبائش -

**Scallywag** : دیکھو scalawag -

**Scalp**, *n. & v. t.* : (۱) کاسۂ سر؛ کھوپڑی (امریکہ کے اصلی باشندے دشمن کی کھوپڑی کو نشان فتح خیال کرتے ھیں) - (۲) پہاڑ کی ننگی چوٹی - (۳) وھیل مچھلی کا سر (جس میں نیچے کا جبڑا نہ ھو) - (۴) سر کی کھال اُتار لینا؛ کھوپڑی اُتار لینا؛ سخت دل آزار نکتہ چینی کرنا -

*s.- lock* : (بالوں کی) چوٹی؛ امریکہ کے اصلی باشندے مُنڈے سروں پر بالوں کی چوٹی رکھتے ھیں جو گویا دشمنوں کے لیے چنوتی (چیلنج) ھوتی ھے -

*take s., out for ss.* : (۱) طالب جنگ ھونا؛ جنگ جوئی پر آمادہ ھونا - (۲) (مجازاً) شدیددل آزار نکتہ چینی کرنا -

**scalpless**, *a.* : بے کاسۂ سر؛ بے کھوپڑی کا -

**Scalpel**, *n.* : جراحی کا چاقو یا نشتر؛ جراحوں کاچھوٹاساقلم نما چاقو -

**Scalper**, **scauper**, *n.* : کندہ کاروں کی چھینی -

**Scalping-iron**, *n.* : کھرچنی، جراحوں کا ایک آلہ جس سے زخم کو کھرچتے ھیں -

**Scalpriform**, *a.* : نشتر نما یا چھینی نما -

**Scammony**, *n.* : سقمونیا؛ ایک قسم کا گوند جو سخت جلاب کے لیے استعمال کیا جاتا ھے -

**Scamp**, *n.* : شریر؛ بد معاش؛ بد ذات؛ آوارہ؛ اوباش (کبھی کبھی پیار اور محبت کے طور پر بھی استعمال ھوتا ھے) -

**Scamp**, *v. t.* : بیگار ٹالنا؛ دل لگاکر کام نہ کرنا -

**Scamper**, *v. i. & n.* : (۱) بے تحاشا بھاگنا؛ ڈر سے فرار ھو جانا؛ سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا - (۲) بھگدڑ؛ بھاگڑ - (۳) پویہ (گھوڑے کا) - (۴) جلدی جلدی کا سفر -

*take s. through* : جلدی جلدی سفر کرنا یا جلدی جلدی پڑھ جانا-

**Scan**, *v. t. & i.* : (۱) تقطیع کرنا-(۲) پڑھکر تقطیع کرنا؛موزوں پڑھنا-(۳) موزوں ھونا-(۴) غور سے دیکھنا؛ معائنہ کرنا- (۵) (اغراض television کے لئے) تصویر کا اس کے عناصر روشنی و تاریکی میں تحلیل کرنا -

*the line does not s.* : یہ مصرع تقطیع میں نہیں آتا -

**Scandal**, *n.* : (۱) رسوائی؛ ذلت؛ فضیحت؛ بد نامی؛ شرمناک واقعہ (مثلاً *it is a s. that such things should be possible* ایسی باتوں کا ھونا بڑی بد نامی یا رسوائی کا باعث ھے)- (۲) (قانون) ازالۂ حیثیت عرفی؛ بدنام کرنے والا بیان؛ تہمت -

*a grave s. occurred* : ایک بڑا شرمناک واقعہ رونما ھوا -

*it gave rise to s.* : اس سے بد نامی پیدا ھوئی -

**Scandlemonger**, *n.* : بد نام کرنے والا؛ بد نامی یا رسوائی کی باتیں گھڑنے والا؛ تہمت یا بہتان دھرنے والا -

**scandalous**, *a.* : (۱) اھانت آمیز؛ بد نام کن (الفاظ یا حرکت) - (۲) (شخص) بد نام یا رسوا کرنے والا -

**scandalously**, *adv.* : اھانت آمیزانہ -

**scandalousness**, *n.* : اھانت؛ توھین؛ بد نامی -

**Scandalize**, *v. t.* : تذلیل کرنا؛ توھین کرنا؛ اھانت کرنا؛ رسوا کرنا؛ تہمت لگانا -

**Scandalize**, *v.t.* : باد بان کو چھوٹا کر دینا-

*Scandalum Magnatum*, *n.* : (تاریخ) توھین شرفا؛ اھانت اعیان؛ معزز لوگوں کی بد نامی یا رسوائی -

**Scandinavian**, *a. & n.* : اسکینڈی نیویائی (زبانیں یا باشندے)؛ منسوب بہ اسکینڈی نیویا (= ناروے، سوئڈن، ڈنمارک) -

**Scansion**, *n.* : تقطیع -

**Scansorial**, *a.* : (۱) چڑھنے والا؛ چڑھن ھار (خصوصاً پرندہ) - (۲) چڑھنے کی گون؛ چڑھنے کے ڈھب کے (خصوصاً جانوروں یا پرندوں کے پیر) -

**Scant**, *a. & v. t.* : (۱) (شعر، قدیم) کم؛ قلیل؛ ناکافی - (۲) (فعل، قدیم) کفایت شعاری کرنا؛ جز رسی کرنا؛ کم کم دینا سامان (اشخاص وغیرہ)؛ بادل ناخواستہ دینا -

*s. of breath* : بے دم؛ دم پھولا ھوا -

*with s. courtesy* : کج خلقی سے -

**scantly**, *adv.* : کم؛ کم کم؛ بہ قلت؛ ناکافی طور پر -

**Scantling**, *n.* : (۱) (قدیم) نمونہ؛ بانگی - (۲) قلیل؛ ذراسی مقدار - (۳) لکڑی کا چھوٹا سا ٹکڑا جس نی چوڑائی اور موٹائی ۵ انچ سے کم ھو - (۴) وہ ناپ جس کے مطابق پتھر اور چوبینے کے ٹکڑے کاٹے جاتے ھیں - (۵) عمارات کے ابعاد ڈھانچہ کا ناپ؛ جہازوں کی مقادیر ڈھانچہ کا ناپ -

**Scanty**, *a.* : قلیل؛ قلیل المقدار؛ ناکافی -

**scantily**, *adv.* : کمی سے؛ بہ قلت؛ ناکافی طور پر -

**scantiness**, *n.* : کمی؛ قلت -

**Scape**, *n.* : - (۱) (قدیم) بچاؤ؛ گریز - (۲) بچ نکلنا؛ نکل بھاگنا -

*hairbreadth ss.* : بال بال بچنا -

**Scape**, *n.* : (۱) (باتیات) ایسا تنا جس میں پھل لگتے ھیں پتے نہیں آتے - (۲) (کرمیات) ناک یا مونچھوں کی جڑ- (۳) پروں کی ڈنڈی - (۴) ستون کا وہ حصہ جہاں کرسی ختم ھوتی ھے اور دوسرا حصہ شروع ھوتا ھے -

**Scapegoat**, *n.* : (عہد نامۂ عتیق) صحرا کا بکرا؛ وہ شخص جو اوروں کے الزام اپنے سر لے؛ جس پر دوسروں کے گناھوں کا الزام رکھا جائے یا جسے دوسروں کے گناھوں کے لیے سزا دی جائے؛ بھینٹ -

**Scapegrace**, *n.* : اُچکا؛ بے باک -

**Scapement** : دیکھو Escapement -

**Scaphoid**, *a.* & *n.* : کشتی نما -

*s. bone* : کشتی نما هڈی -

**Scapula**, *n.* ( pl. *-lae* ) : عظم الکتف ؛ کتفی هڈی -

**Scapular**, *a.* & *n.* : (۱) متعلق بہ شانہ - (۲) کفنی ؛ پادریوں کا ایک لباس جس میں آگے پیچھے یعنی سینے اور پشت پر دو ٹکڑے هوتے هیں اور شانوں پر مل جاتے هیں - (۳) شانہ پٹی ؛ شانوں پر باندھنے کی پٹی - (۴) شانے کے پر (پرندوں کے) -

*s. arch* : مونڈھے کی چپنی -

*s. feathers* : وہ پر جو پرندوں کے شانوں سے ملے هوتے هیں -

*scapulary* : پادریوں کی کفنی -

**Scapulo-** : رابطہ جو لاطینی زبان کے لفظ scapula ( بمعنی شانہ ) سے ماخوذ هے مثلاً :-

*s. -humeral* : کتفی ذراعیتی -

*s. -radial* : کتفی زندی -

*s. -ulnar* : کتفی زندی -

**Scar**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) نشان ؛ داغ ؛ زخم کا نشان - (۲) (مجازاً) داغ (رنج والم کا) - (۳) پتے کے ٹوٹ جانے کے بعد شاخ پر جو نشان رہ جاتا هے - (۴) بیج اور پھلی کے وصل کا نقطہ - (۵) نشان لگانا ؛ داغ لگانا ؛ مندمل کرنا - (۵) مندمل هونا ؛ زخم کا بھرنا ؛ پپڑی جمنا -

**scared**, *n.* : داغ دار ؛ نشان دار -

**scarless**, *a.* : بے داغ ؛ بے نشان -

**Scar, scaur**, *n.* : پہاڑ کا ڈھلواں ناهموار کنارہ -

**Scarab**, *n.* : (۱) قدیم مصریوں کا متبرک بھونرا - (۲) بھونرے کی ایک قسم - (۳) قدیم مصری جواهر جو بھونرے کی شکل پر تراشا جاتا تھا اور اس پر کچھ نشان هوتے تھے -

**Scarabaeid**, *n.* : (۱) بھونرے کی قسم - (۲) = Scarab -

**Scarabaeoid**, *a.* & *n.* : بھونرے جیسا ؛ (نیز) = Scarab -

**Scaramouch**, *n.* : (قدیم) بزدل شیخی خورا ؛ شیخی باز ڈرپوک (تلفظ = مارُش) -

**Scarce**, *a.* & *adv.* : (۱) کم ؛ قلیل ؛ قلیل المقدار ؛ ناکافی - (۲) کم یاب ؛ نادر ؛ نادرالوجود (مثلاً *a s. book* کم یاب کتاب ؛ نادر کتاب) - (۳) (قدیم ؛ شعر ؛ ادب بمعنی scarcely) -

*a s. moth* : کم یاب پروانہ ؛ نادرالوجود پروانہ -

*make oneself s.* : خلوت نشین هونا ؛ چل دینا ؛ چمپت هو جانا ؛ غائب هو جانا -

**scarcity**, *n.* : قلت ؛ کم یابی ؛ قحط ؛ کال -

**scarceness**, *n.* : (۱) قلت ؛ کمی - (۲) نادرالوجودی ؛ کم یابی -

**Scarcely**, *adv.* : (۱) مشکل سے ؛ بہ مشکل ؛ قریب قریب (مثلاً *he is s. seventy years old* وہ مشکل سے یا قریب قریب ۷۰ سال کا هے) - (۲) ابھی (مثلاً *he had s. arrived when he was told that* وہ ابھی آنے بھی نہ پایا تھا کہ اس کو کہہ دیا گیا کہ) - (۳) کبھی نہیں ؛ یقیناً نہیں (مثلاً *I s. know him* میں یقیناً اس کو نہیں جانتا ؛ *you will s. maintain that* تم اس پر یقیناً قائم نہیں رهوگے) - (۴) بمشکل ؛ نفی (مثلاً *he can have s. said so* وہ ایسا کبھی نہیں کہہ سکتا تھا ؛ *I s. think so* میرا یہ خیال نہیں هے ؛ *I s. know what to say* مجھے نہیں معلوم کہ میں کیا کہوں) -

**Scarcement**, *n.* : کگر ؛ چھجا -

**Scare**, *v. t.* & *n.* : (۱) ڈرانا ؛ دھمکانا ؛ خوف دلانا ؛ خوف زدہ کرنا - (۲) وهمی اور خیالی چیزوں سے ڈرانا ؛ هوا ؛ بیچھا ؛ بھوت پریت وغیرہ سے خوف دلانا - (۳) (پرندوں وغیرہ کو) ڈرانا یا اُڑانا (کھیتوں پر سے) - (۴) (اسم) بے بنیاد خوف ؛ فضول اندیشہ ؛ خیالی خطرہ ؛ وهمی اندیشہ : اندیشۂ بامال خصوصاً جنگ یا حملے کا بے بنیاد یا وهمی خطرہ - (۵) تجارتی خطرہ -

*s. away* : ڈرا دینا ؛ ڈرا کر بھگا دینا -

*scarecrow* : (۱) ڈراونا (کھیتوں میں پرندوں کو ڈرانے کے لئے جو شکل بنادیتے هیں) - (۲) کم رو ؛ بد لباس ؛ بد قطع (شخص) - (۳) دبلا پتلا ڈراونا شخص -

*s. head(ing)* : اخبار کا شدید سنسنی پیدا کرنے والا عنوان -

*scared expression* : خوف زدہ صورت -

*scared face* : خوف زدہ چہرہ -

**scaremonger**, *n.* : دهشت انگیز خبریں پھیلانے والا -

**Scarf**, *n.* ( pl. *-fs*, *-ves* ) : (۱) اسکارف ؛ رومال ؛ گلو بند ؛ گلو پوش ؛ شانہ پوش (مردانہ) - (۲) نیکٹائی -

*s. -loom* : گلو پوش بات ؛ تنگ کپڑا بننے کا راچھ -

*s. -pin* : ٹائی پن -

*s. -ring* : حلقۂ رومال ؛ رومال ؛ گلو پوش وغیرہ کا چھلا -

*s. -skin* : بشرۃالجلد ؛ حول جلد ؛ حولیہ ؛ جلد کا بیرونی طبقہ (خصوصاً وہ جو بُن ناخن سے چسپاں هوتا هے) -

*s. -wise* : پرتلے کی طرح سے -

**scarfed**, *a.* : رومال پوش ؛ اسکارف پوش ؛ گلوبند سے آراستہ -

**Scarf**, *v. t.* & *n.* : (۱) (لکڑی ؛ دھات ؛ چمڑے کی چیزوں میں اس طرح) جوڑ لگانا (کہ ان کی سطح مسطح رهے) - (۲) (وهیل مچھلی کو) کاٹنا - (۳) = s. -joint - (۴) دندانہ ؛ دانتا -

*s. -joint* : (لکڑی ؛ دھات وغیرہ کی چیزوں میں اس طرح کا) جوڑ (جس سے ان کی سطح مسطح رهے) -

**Scarificator**, *n.* : (۱) اِسم ؛ فعل scarify کے معنوں میں - (۲) پچھنا ؛ مشراط ؛ آلۂ خوں ریز ؛ یہ ایک آلۂ جراحی هے اس میں کئی چھوٹے چھوٹے نشتر لگے هوتے هیں جب لب لبی هباتے هیں تو وہ نکل پڑتے هیں ؛ اور چھوٹے چھوٹے زخم ڈال دیتے هیں ؛ ان سے خون نکلتا هے -

**Scarifier**, *n.* : (۱) = scarificator - (۲) پنجہ شاخہ ؛ یہ ایک آلۂ زراعت هے جس کے ذریعہ مٹی هلائی جاتی هے اُلٹی نہیں جاتی -

**Scarify**, *v. t.* : (۱) (جراحی) پچھانا ؛ پچھنے لگانا ؛ چھوٹے چھوٹے اور کم گہرے زخم لگانا ؛ جلد تراشی کرنا - (۲) سخت تنقید وغیرہ سے رنج ؛ صدمہ پہنچانا - (۳) scarifier سے (زمین) کھرچنا -

**scarification**, *n.* : اسم ؛ فعل کے معنوں میں -

**Scarious**, *a.* : (نباتیات) کاغذی (ورقہ) -

**Scarlatina**, *n.* : قرمزی بخار ؛ یہ ایک قسم کا متعدی بخار هے جس میں جسم پر سرخ رنگ کے آبلے پڑ جاتے هیں -

**Scarlet**, *n.* & *a.* : (۱) تیز سرخ رنگ جو مائل بہ نارنجی هو ؛ گلناری رنگ - (۲) اس رنگ کا - (۳) اس رنگ کا لباس ؛

گلناری پوشاک ؛ قرمزی جامہ ( مثلاً *dressed in s.* ) -

*s. admiral* : یہ ایک قسم کی تتلی ھے -

*s. fever* : (۱) لال بخار ( دیکھو scarlatina ) - (۲) ( مزاحاً ) سپاھیوں سے عشق کرنے کا خبط -

*s. -grain* : کرم گلناری ' یہ ایک کیڑا ھے جس سے روس اور ترکی میں گلناری رنگ حاصل کیا جاتا ھے ؛ بیر بہٹی

*s. hat* : ( ۱ ) ( تلمیحاً ) کلاہ کاردنال ؛ کارڈینلی ٹوپی - ( ۲ ) کارڈینل کا عہدہ یا علاقہ -

*s. rash* : خسرا کے دانے -

*s. runner* : قرمزی بین ' ایک قسم کی پھلی جس کے پھول سرخ ہوتے ہیں -

*s. woman, whore* : ( ۱ ) بت پرستوں کے زمانے کا رومتہ الکبریٰ - ( ۲ ) پاپائی روما - ( ۳ ) دنیا پرستی ( یہ عہد نامۂ عتیق کی تفسیر کے مطابق ھے ) -

**Scaroid,** *a. & n.* : طوطا مچھلی (scarus) کی جیسی یا اس کی قسم کی -

**Scarp,** *n. & v. t.* : (۱) خندق کے اندر کی طرف کا پشتہ - (۲) سیدھی ڈھلان - (۳) سیدھی یا عمودی ڈھلان بنانا ؛ خندق کے اندرونی و بیرونی جانب سیدھی ڈھلان بنانا -

**Scarus,** *n.* : طوطا مچھلی ' یہ مچھلی کی ایک قسم ھے ' جس کا منہ طوطے کی چونچ سا ہوتا ھے -

**Scathe,** *v. t. & n.* : ( ۱ ) ضرر ' نقصان پہنچانا ' خصوصاً آگ ' بجلی وغیرہ سے جلا کر یا سکھا کر [ اب اس کا استعمال بجز part کے شاذ ھے ' جس کے معنی ضرر رساں ' پژ مردہ کن ' زیاں خیز ' روح فرسا وغیرہ کے ہوتے ہیں ( مثلاً *scathing remark, sarcasm* وغیرہ ) ] - (۲) ( خصوصاً منفی ترکیبوں میں ) کم سے کم نقصان پہنچانا - ( ۳ ) ( اسم ' شاذ ) صدمہ ؛ آزار ؛ اذیت ؛ نقصان ؛ ضرر -

*he shall not be scathed* : اس کو ذرا بھی آزار نہ پہنچایا جائیگا -

*unscathed* : صحیح و سالم ؛ بخیر و عافیت ؛ جس کو ذرا بھی آزار نہ پہنچا ہو -

*without s* : بلا ضرر ؛ نلوہ ؛ اذیت بغیر -

*guard from s.* : اذیت سے حفاظت کرنا ؛ ضرر سے بچانا -

**scathingly,** *adv.* : آزار رساں طور پر ؛ اذیت رساں انداز سے ؛ نقصان رساں طریق سے ؛ ضرر رسانی سے -

**scatheless,** *a.* : نلوہ ؛ بلا ضرر ؛ جس کو آزار نہ پہنچا ہو ؛ صحیح و سالم -

**Scatology,** *n.* : تحقیق البراز ؛ متحجر فضلہ جات کا مطالعہ -

**Scatophagous,** *a.* : گوبر خور ؛ گوبریلا -

**Scatter,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) منتشر کرنا ؛ بکھیرنا ؛ پھیلانا ؛ تتر بتر کرنا ؛ چھڑکنا ( مثلاً *s. seed ; s. sand on the floor* ) - ( ۲ ) منتشر کرنا یا ہونا ؛ منتشر کر کے بھگا دینا ( مثلاً *the police scattered the crowd* ) ؛ منتشر ہو کے بھاگ جانا ( مثلاً *the crowd scattered at the approach of police* ) ؛ شکست دے کر تین تیرہ کرنا ؛ پراگندہ کرنا ؛ ہزیمت دینا ؛ شکست فاش کھانا ؛ پراگندہ ہونا - ( ۳ ) ( امیدیں ) برباد کر دینا - (۴) (بادل کو) منتشر کر دینا - (۵) ( بندوق وغیرہ کا اس طرح چلانا کہ پھیل جائے ) - (۶) ( p.p. ) منتشر ؛ بکھری ہوئی ؛ غیر منضبط ؛ تتر بتر ؛ دور دور واقع ؛ الگ الگ ( مثلاً *scattered hamlets, instances* ) -

*s. -brain* : بے پروا شخص ؛ غیر محتاط شخص ؛ بے فکر شخص -

*s. -brained* : بے پروا ؛ غیر محتاط ؛ بے فکرا -

**scatteringly,** *adv.* : منتشرانہ ؛ منتشر طور پر ؛ پھیلتے یا پھیلاتے ہوئے وغیرہ -

**Scaup(-duck),** *n.* : ایک قسم کی سمندری بطخ -

**Scauper** : = scalper

**Scaur** : دیکھو scar ( نمبر ۲ ) -

**Scavenger,** *n. & v. i.* : خاک روب ؛ جاروب کش ؛ بھنگی ؛ مہتر ؛ حلال خور ؛ کناس ؛ سڑکوں اور گلیوں وغیرہ سے کوڑا کرکٹ اٹھانے والا - (۲) فحش نگار ؛ مغلظ نویس ( مصنف ) - (۳) مردار خور ؛ لاش خور ؛ نعش خور ( جانور ) ؛ جانور ' کیڑا وغیرہ جو مردار یا گندی چیزیں کھاتا ھے ( خصوصاً *s. -beetle, - crab* ) - ( ۴ ) خاکروب ہونا ؛ جاروب کش ہونا ؛ مہتر کا کام کرنا -

**scavengery,** *n.* : خاکروبی ؛ جاروب کشی ؛ کوڑا برداری وغیرہ -

**scavenge,** *v. t. & i.* : (۱) ( سڑکوں ' گلیوں وغیرہ سے ) کوڑا کرکٹ اٹھانا - ( ۲ ) مہتر کا کام کرنا ؛ کوڑا کرکٹ دور کرنا - (۳) حرارت پذیر انجن کے اسطوانے سے گیس کی نکاسی کرنا -

**Scazon,** *n.* : اسکازن ' یہ لاطینی اور یونانی شاعری کا ایک وزن ھے -

**Scena,** *n.* : (۱) اوپیرا کا حصہ یا سین - (۲) پر تکلف تمثیلی راگ جو ایک ھی شخص گائے یا بجائے -

**Scenario,** *n.* : مناظر نامہ ؛ سے نیریو ؛ نقشۂ مناظر ؛ ڈرامے وغیرہ کی روداد کا مختصر خاکہ ( sketch ) جس میں سین ( مناظر ) کی ترتیب ' اشخاص ڈراما کی آمد و شد کی اطلاع وغیرہ مندرج ہوتی ھے - (۲) سینما فلم کی عبارت ؛ ( فلم کے لئے ) ڈرامے کا مسودہ -

**Scend** : دیکھو send -

**Scene,** *n.* : (۱) قدیم ) اسٹیج ؛ تماشا گاہ - (۲) نمایش گاہ ؛ جائے نمائش - (۳) محل وقوع ؛ مقام وقوع ( مثلاً *the s. of the disaster was Bihar* ) ( ۴ ) مقام یا موقع واردات تمثیل ( drama ) ؛ مقام وقوع ؛ محل وقوع ؛ جائے ماجرا ( مثلاً *the s. is laid in Italy in the 16th century* ) - (۵) ڈرامے کا حصہ جس میں نسانے کا تسلسل عموماً بلا تغیر مقام و وقت جاری رھے ؛ ایکٹ کا ایک حصہ ؛ سین ؛ منظر ( مثلاً *in the second s. of Act III* ) - (۶) موقع ؛ ماجرا ' مکالمہ وغیرہ جو ایسے حصے میں واقع ہو ؛ سین ( مثلاً *the balcony s. in Romeo & Julirt* ) - (۷) انسان کی زندگی کے کسی حصے کا یا کسی واقعے کا بیان جو یکایک شروع اور ختم کیا گیا ہو ؛ بیان واقعہ ؛ سانحۂ حیات ؛ سانحہ ( مثلاً *ss. of clerical life* ) ؛ واقعہ ؛ ماجرا - ( ۸ ) حادثہ ( مثلاً *distressing ss. occurred* ) - (۹) باہمی گفتگو جس سے برانگیختگی ظاہر ہو ' خصوصاً پر اشتعال گفتگو ؛ تو تو میں میں - (۱۰) تماشا گاہ میں پردہ وغیرہ جس کے باعث افسانہ ' ڈراما واقعی اور اصلی معلوم ہو ؛ پردہ ( مثلاً *behind the ss.* پس پردہ ) - ( ۱۱ ) وہ کل چیزیں جو ایک ھی ساتھ پیش نظر ہوں ؛ منظر ؛ نظارہ ؛ معاصر نظر ؛ سین -

*change of s.* : تبادلۂ منظر ، مناظر کی تبدیلی -

*carpenter-s.* : دیکھو carpenter کے ذیل میں -

*drop -s.* : - Dropscene دیکھو

*quit the s.* : ( مجازاً ) مرنا ؛ مر جانا -

*s.-dock* : اسٹیج کے قریب وہ جگہ جہاں پردے وغیرہ اٹھنے رکھے جاتے ھیں -

*s.-painter* : تھیئٹر کے پردوں پر نقاشی کرنے والا -

*s.-painting* : ایسی نقاشی -

*s.-shifter* : تماشا گاہ کے پردے بدلنے والا -

*set s.* : پردۂ مربوط ؛ منظر مربوط ؛ مربوط و مضبوط سین -

**Scenery,** *n.* : (۱) سینری ؛ دارالتمثیل کے پردے اور دیگر لوازم جن کے باعث اسٹیج ' افسانے ' ڈرامے کے فرضی واردات اصلی اور واقعی معلوم ہو - (۲) منظر؛ مناظر؛ نظارے؛ کسی جگہ کی صورت طبعی-

**Scenic,** *a.* : (۱) اسٹیج یا تماشا گاہ کا ؛ ناٹکی ؛ دارالتمثیلی؛ سوانگ کیر کا ( مثلاً *s. perfomance* ) - (۲) نظارے یا منظر طبعی کی طرح کا ؛ ترتیب کی رو سے دل کش ؛ آنکھ کے سامنے تصویر کھینچ دینے والا - (۳) واقعہ نگار ؛ قصہ گو ( تصویر وغیرہ ) - (۴) ( جذبہ ) تمثیلی ؛ ناٹکی ؛ مصنوعی ؛ نمائشی-

*s. railway* : میلوں وغیرہ میں چھوٹی سی ریل جو مصنوعی خوبصورت مناظر میں سے گزرتی ھے -

**scenically,** *adv.* : متعلق فعل ' صفت کے معنوں میں -

**Scenography,** *n.* : منظر نگاری ؛ مناظر نگاری جو حسب قواعد تناظر ( perspective ) کی جائے -

**scenograph,** *n.* : تصویر منظر ( حسب قواعد تناظر ) -

**scenographer,** *n.* : منظر نگار ؛ مناظر نگار -

**scenographic,** *a.* : منظر نگارانہ ؛ مناظر نگارانہ ؛ منظرنگاری کا -

**scenographically,** *adv.* : از روے منظرنگاری ؛ منظرنگارانہ وغیرہ -

**Scent,** *v. t. & i. & n.* : (۱) قوت شامہ کے ذریعے معلوم کرنا؛ بوپانا ( مثلاً *hounds s. a fox* ) - (۲) ( مجازاً ) کسی چیز کے ہونے یا نہ ہونے کا شبہ پیدا ہوجانا ؛ شک پیدا ہوجانا ؛ محسوس کرنا ؛ سمجھ جانا ؛ تاڑ لینا ( مثلاً *to s. treachery* )- (۳) ( *s. out* ) سونگھ کر معلوم کرلینا ؛ تلاش سے معلوم کرلینا ؛ کھوج لگانا ؛ تاڑ لینا - (۴) معطر کرنا ؛ بسانا ؛ خوشبودار کرنا ؛ مہکانا ( مثلاً *jesmine scents the air* ) ؛ بد بو دار بنانا ( مثلاً *carrion scents the air* ) ؛ عطر لگانا ( مثلاً *s. one's handkerchief* ) - (۵) سونگھنا ؛ ( شکاری کتے وغیرہ کا ) قوت شامہ کے ذریعے شکار کرنا یا شکار کے پیچھے پیچھے جانا - (۶) = sniff [ ملٹن اس معنی میں استعمال کرتا ھے ( مثلاً *so scented the grim Feature, and upturn'd his nostril wide into the murky air* ]- (۷) بو ؛ باس ؛ رائحہ ؛ خوشبو ( مثلاً *the s. of hay; the sweet s. of roses* ) - (۸) ( شکار ) جانور کی بو جو زمین میں رہتی ھے اور جس کو سونگھ کر کتے اس کا پتا لگاتے ھیں ؛ شکار کی بو ؛ ( مجازاً ) کھوج ؛ پتا ؛ سراغ - (۹) قوت شامہ ( مثلاً *these dogs have practically no s.* ) ؛ جبلتاً معلوم کرلینے کی قوت ؛ پتا لگا لینے کی قوت ( مثلاً *he has a keen s. for snobbery* ) ؛ جبلی صلاحیت ؛ امتیاز - (۱۰) عطر -

*cold, hot, s.* : کاغذی دوڑ ( دیکھو paperchase ) میں کاغذ کے پرزے جو " خرگوش " ( کاغذ بکھیرنے والے ) " کتوں " ( تعاقب کرنے والوں کے لیے ) بکھیرتے ھیں -

*follow up the s.* : شکار کی بو پر جانا ؛ جانور کی بو کے ذریعے اس کے پیچھے پیچھے جانا ؛ کھوج لگانا ؛ پتا لگانا -

*keen scented* : جس کی قوت شامہ تیز ہو ؛ حقیقت شناس ؛ جس میں سونگھنے یا کوئی بات معلوم کرنے کی قوت تیز ہو -

*lose, recover, the s.* : بو کے ذریعے شکار کا تعاقب کرنے والے کتے کا ( شکار کا ) نشان کھو دینا ' بو کھو دینا ؛ نشان پانا ؛ بو دوبارہ معلوم کر لینا -

*on the s.* : سراغ پر ؛ جس کو کسی بات کا پتا لگا ہو ؛ کھوج لگانے کے عمل میں ( مثلاً *he is on the s. of on important discovery* ) -

*s.-bag* : (۱) نافہ - (۲) کاغذی دوڑ ( دیکھو paperchase ) میں وہ تھیلا جس میں کاغذ کے پرزے رکھے جاتے ھیں اور بجائے لومڑی کے اس تھیلے کا تعاقب کیا جاتا ھے ) -

*s.-bottle* : عطر کی شیشی -

*s. caper* : ایک قسم کی چائے -

*s. fern*: فرن ترنج بو؛ ایک قسم کا فرن جس سے ترنج کی خوشبو آتی ھے -

**scented,** *a.* : (۱) خوشبو دار - (۲) جس میں کوئی خاص قسم کی خوشبو ہو ( مثلاً *strong-scented* ) -

*s.-gland* : غدود مشک -

*throw, put, one off the s., on a wrong, false s.* : ( مجازاً ) غلط نشان دہی سے گم راہ کرنا ؛ دھوکا دینا ؛ رہ راست سے منحرف کرنا -

*s.-organ* : (۱) = s.-bag (۲) = s.-gland -

**scentless,** *a.* : (۱) بے خوشبو ؛ بے باس ؛ بے بو -

**Scepsis, Sk-,** *n.* : شک فلسفیانہ ؛ حکیمانہ شبہ ؛ فلسفۂ شک و شبہ ؛ حکمت شک و شبہ ؛ فلسفۂ ارتیاب -

**Sceptic, sk,** *a. & n.* : (۱) فلسفۂ پرہونی (pyrrhonism) کا قدیم یا جدید پیرو؛ شک پرست؛ پرہونی؛ مشکک - (۲) وہ شخص جسے عیسائیت کی صداقت میں شبہ ہو؛ وہ شخص جو دین ومذہب کو شکوک و شبہات کی نظروں سے دیکھتا ہو؛ منکر-(۳) لا ادریہ؛ لا ادری-(۴) (با صطلاح عوام) دہریہ؛ زندیق-(۵) شکی؛ شک پرست ؛ مرتاب؛ وسواسی-(۶) کلبی -

**scepticism,** *n.* : (۱) تشکک ؛ شبہ ؛ فلسفۂ شبہات و شکوک ؛ حکمت شک و شبہ - (۲) لا ادریت - (۳) انکار - (۴) شک پرستی -

**Sceptical, Sk-,** *a.* : لا ادریانہ ؛ دہریانہ ؛ شکوکی ؛ شبہاتی ؛ مبنی بہ شکوک و شبہات ؛ پرہونی ؛ مرتاب؛ تنقید پسند؛ نقاد؛ مشکک ؛ غیر معتقد -

**sceptically,** *adv.* : متشککانہ ؛ غیر معتقدانہ ؛ لا ادریانہ ؛ دہریانہ ؛ پرہونیت سے ؛ مرتابانہ -

**Sceptre,** *n.* : صولجان- عصائے شاہی؛ نشان شاہی؛ علامت سلطانی؛ صولجان-

**sceptred,** *a.* : صولجانی ؛ عصادار -

**sceptreless,** *a.* : بے تاج و کلاہ ؛ بے عصا ؛ بلا علامت شاہی ؛ بلا نشان سلطانی -

*Schadenfreude,* *n.* : دوسروں کی مصیبت پر خوش ہونا -

**Schappe,** *n.* : کپڑا جو ردی ریشم سے تیار کیا جاتا ھے -

**Schedule,** *n. & v. t.* : (۱) فہرست ؛ جدول ؛ نقشہ ؛ گوشوارہ ؛ فرد - (۲) نقشہ بنانا ؛ جدول بنانا ؛ گوشوارہ تیار کرنا ؛ فرد

مرتب کرنا ؛ فہرست بنانا ؛ فہرست میں شامل کرنا -

*on s.*: اس وقت پر جو نظام الاوقات میں درج ھے -

*s. time*: وہ وقت جو نظام الاوقات میں درج ہوتا ھے -

**Scheik**, *n.*: شیخ -

**Schema**, *n.* (pl. *-ta*) : (۱) نقشہ ؛ خاکہ ؛ تصور ؛ شکل- (۲) ( منطق ) قیاس منطقی - (۳) ( صرف و نحو ) صنائع و بدائع - (۴) ( فلسفۂ کنٹ ) تصور عامہ ؛ ھیئت اولی -

**schematic**, *a.*: تصوری ؛ قیاسی -

**schematically**, *adv.*: تصورانہ ؛ قیاسانہ -

**Scheme**, *n. & v. i. & t.*: (۱) ترکیب؛ تجویز؛ خفیہ ریشہ دوانی؛ منصوبہ؛ چال؛ سازش؛ ریشہ دوانی؛ ڈھب؛ اسلوب؛ مقصد؛ اصول؛ انداز ؛ نقشہ ؛ خاکہ ؛ ڈھانچہ ؛ نقشۂ انضباط ؛ تختۂ تقسیم ؛ تختۂ تقسیم اوقات - (۲) تجویز کرنا ؛ ترکیب کرنا ؛ چال چلنا ؛ منصوبہ باندھنا ؛ سازش کرنا ؛ خفیہ ریشہ دوانیاں کرنا -

*s. of colour* : اصول رنگ ؛ نقشۂ تقسیم رنگ ؛ نقشۂ تناسب الوان ؛ ترکیب و ترتیب الوان -

**schemer**, *n.*: منصوبہ باز ؛ سازش کار؛ شریک سازش ؛ سازشی؛ سازش کنندہ ؛ افترا پرداز -

**scheming**, *a.*: سازشی ؛ سازش پسند ؛ منصوبہ باز ؛ منصوبے باندھنے والا ؛ ترکیبیں کرنے والا ؛ افترا پرداز -

**scheme -arch**, *a.*: تین مرکزی یا بیضوی محراب کی بڑی قطر والی درمیانی محراب -

*Scherzando* : ( ھدایت موسیقی ) مذاقیہ طور پر ؛ مضحکہ خیز انداز سے؛ مذاقاً ؛ از راہ مزاح -

**Scherzo**, *n.*: سبک خرامی ؛ نازک خرامی ؛ مذاق خیز حرکت ؛ مزاح انگیز جنبش -

**Schiedam**, *n.*: اسکیڈم؛ ھالینڈی شراب؛ شراب ھالینڈ؛ مئے ھالینڈ -

**Schilling**, *n.*: آسٹریلیا کا جدید سکہ تقریباً سات پنس کے مساوی -

**Schipperke**, *n.*: سگچہ ؛ سگیچہ ؛ سگ بچہ ؛ سگک ؛ کلیب ؛ کلبچہ ؛ بغلی کتا -

**Schism**, *n.* : (۱) ( شاذ ) فرقہ بندی ؛ تفرقہ ؛ پھوٹ ( کسی جماعت یا ملت کی ) - (۲) کسی کلیسا کا اختلاف رائے یا عقائد کی وجہ سے مختلف فرقوں میں تقسیم ھو جانا - (۳) ارتکاب فرقہ بندی یا تفرقہ - (۴) فرقہ ؛ جتھا -

**Schismatic**, *a. & n.*: (۱) فرقہ بندی کا؛ تفرقے سے متعلق ؛ نزاعی -(۲) اعتزالی؛ مرتکب تفرقہ؛ تفرقہ انداز ؛ رافضی؛ خارجی -

**schismatical**, *a.* : متعلق بہ فرقہ بندی یا تفرقہ ؛ نزاعی؛ اعتزالی ؛ بدعتی -

**schismatically**, *adv.* : معتزلانہ ؛ فرقہ بندی کی نظر سے ؛ تفرقہ اندازی کے طور پر -

**Schist**, *n.* : ورق دار یا پرت دار چٹان ؛ طبقاتی چٹان -

**schistose**, *a.* : پرت دار چٹان کے مماثل؛ پرت دار چٹان جیسی -

**Schizanthus**, *n.* : ایک یک فصلہ پودا جس میں پتی دار سفید ' سرخ یا عنابی پھول کھلتے ھیں -

**Schizomycete**, *n.* : جراثیمیہ ( پودا ) -

**Schmelze**, *n.* : رنگین شیشے کی قسم یا بوھیمی شیشہ جو آرائش کے لیے استعمال ہوتا ھے -

**Schnaps, schnapps**, *n.* : شراب ' جو ہالستانی شراب جن سے مشابہ ھوتی ھے -

**Schnauzer**, *n.* : پاسبان کتوں کی جرمن نسل جس کی جلد سخت اور جسم سے چمٹی ہوی ہوتی ھے -

**Schneider Trophy**, *n.*: بحری طیاروں کے لئے بین اقوامی انعام جو جیک شنیدر نے ۱۹۱۳ ع میں قائم کیا -

*Schnorrer*, *n.* : یہودی بھکاری -

**Scholar**, *n.* : (۱) ( قدیم ' عامیانہ ) متعلم ؛ اسکول کا لڑکا ؛ اسکول کی لڑکی - (۲) ( ادب ) شاگرد ؛ ڈاینڈ ؛ متعلم؛ طالب عام -(*proved an apt, dull, s.*; *at 90 he was still a s.* مثلاً) (۳) عالم؛ فاضل؛ ادیب ( خصوصاً قدیم رومی یا یونانی زبانوں کا)- (۴) وظیفہ خوار طالب عام ( یونیورسٹی یا مدارس کا ) -

*he is a s. & a gentleman* : وہ تعلیم یافتہ اور شریف النفس انسان ھے -

**scholarly**, *a.* : عالمانہ : فاضلانہ ؛ ادیبانہ -

**scholarship**, *n.*: (۱) فضیلت؛ علم وفضل؛ فضیلت علمی؛ تبحر علمی؛روما اور یونان کی زبانوں کاعلم و فضل- (۲) وظیفہ (طالب علم کا)-

**Scholastic**, *a. & n.* : (۱) جامعات ' مدارس یا معلمین کا یا ان سے متعلق ؛ جامعی ؛ مکتبی وغیرہ - ( ۲ ) تعلیمی ؛ علمی ؛ رسمی ؛ عالم نما ( مثلاً *s. manners* یعنی مدرسی اطوار ' مکتبی تہذیب ' اسکولی طریقے ' فاضلانہ انداز ' عالمانہ طرز مانند و بود ) - (۳) متکلمانہ ؛ علم کلام کے متعلق ؛ ملایانہ ؛ موشگافانہ ( مثلاً *a s. precision* یعنی بال کی کھال ' ھندی کی چندی ) -

*a s. attire* : لباس مدرسی ؛ مدرسی لباس؛ مکتبی لباس؛ مدرسانہ پوشش؛ معلمانہ پوشش ؛ فاضلانہ وضع ؛ عالمانہ ھیئت -

*a s. education* : متداول تعلیم ؛ تعلیم متداولہ ؛ رسمی تعلیم ؛ ظاھری تعلیم -

*a s. life* : عالمانہ یا ملایانہ طرز زندگی -

*a s. post* : تعلیمی منصب یا عہدہ ؛ عہدۂ مدرسی ؛ منصب تعلیم ؛ ملاگری کی اسامی -

*s. agent* : مدرسوں اور معلموں کے لیے ملازمت تلاش کرنے والا -

*s. theology* : وہ علم جس کا تعلق عقائد کی تعریف اور استنباط نتائج سے ھو ؛ علم کلام -

**scholastically**, *adv.* : متکلمانہ یا ملایانہ طور پر -

**scholasticism**, *n.* : (۱) اصول متکلمین ؛ متکلمانہ یا ملایانہ طریقہ - (۲) روایتی اصول یا تفسیر وغیرہ کی اندھی تقلید -

**Scholia**, *n.*: شروح ؛ حواشی ( scholium کی جمع ) -

**Scholiast**, *n.* : شارح ؛ حاشیہ نویس؛ خصوصاً قدیم نحوی جو قدیم کتب پر حاشیہ لکھتا تھا -

**scholiastic**, *a.* : شارح یا حاشیہ نویس سےمتعلق ؛ شارحانہ -

**Scholium**, *n.* (pl. *-ia*) : شرح ' حاشیہ خصوصاً کسی قدیم رومی یا یونانی کتاب پر -

**School**, *n. & v. t.* : (۱) اسکول ؛ مدرسہ ؛ مکتب - (۲) عمارت مدرسہ ؛ مکتب کا کوئی حصہ یا کمرا - (۳) وقت مدرسہ ' اوقات مکتب ( مثلاً *there will be no s. to day* ) - (۴) شاگرد ؛ طالب علم ( مثلاً *the whole s. knows* ) - (۵) مدرسے میں تعلیم پانا ' پڑھنا (مثلاً *go to s.* پڑھنے بیٹھنا؛ *leave s.* پڑھنا چھوڑ دینا ) - (۶) درس آموز حالات ؛ عبرت آموز واقعات ( مثلاً

اس نے جرنیلی *he learnt his generalship in a severe s.*
بڑی مشقت اور مصیبتیں سہہ کر سیکھی ھے ) - (۷) قرون وسطی
کے لکچر روم - (۸) شعبۂ تعلیم ( یونیورسٹی میں ) ( مثلاً
*the history s.* شعبۂ تاریخ ) - (۹) امتحان کا کمرا جس
میں یونیورسٹی کے امتحان منعقد ھوں - (۱۰) ( جمع میں )
یہ امتحان ( مثلاً *in the ss.* زیر امتحان یا *in for his ss.*
امید وار امتحان)- (۱۱) حکما یا صناعین وغیرہ کے شاگرد یا مقلد-
(۱۲) مسلک؛ دبستان؛ مذھب یعنی جماعت یا فرقہ جو کسی خاص اصول
یا طریقے کا پابند ھو؛ مقلد؛ قائل ( مثلاً *s. of Epicurus*
مذھب اپی قورس یا مقلدین اپی قورس؛ *Venetian s.* وینشین
مصوری کے مقلد؛ *Hegelian s.* فلسفۂ ھیگل کے مقلد یا
مذھب ھیگل کے قائل؛ *a gentelman of old s.* پرانے
وقتوں کا شخص ' پرانی وضع کا ) - (۱۳) ( موسیقی ) موسیقی
کی کتاب ( جس میں خاص باجے کے متعلق بحث ھوتی ھے )
( مثلاً *'s violin s.* فلاں شخص کی کتاب وایولن - (۱۴)
اسکول میں بھیجنا ؛ مدرسے یا مکتب میں بٹھانا ؛ تعلیم دلانا ؛
سامان فراھم کرنا - , (۱۵) ضبط قائم کرنا ؛ قابو میں رکھنا ؛
اطاعت کا خوگر کرنا ؛ مشورے پر عمل کرنے کی ترغیب دینا -

***board s.:*** دیکھو Board
***boarding s.:*** دیکھو Boarding -
***blue-water s.:*** دیکھو Blue -
***continuatin s.:*** مدرسۂ جاریہ ' ان اشخاص کے لیے جو ابتدا میں تعلیم ترک کر کے صنعت و حرفت میں مشغول ھوگئے تھے -
***dame s.:*** زنانہ مدرسہ -
***day s.:*** دن کا مدرسہ ( دیکھو Day) -
***evening s.:*** مدرسۂ شبینہ ؛ نائٹ اسکول -
***free s.:*** خیراتی مدرسہ جس میں فیس نہیں لی جاتی -
***go to s. to:*** کسی کی تقلید کرنا ؛ اتباع کرنا ؛ پیروی کرنا
***grammar s.:*** دیکھو Grammar -
***he must s. his temper:*** اس کو اپنے غصے پر قابو رکھنا چاھیے -
***he will not be schooled:*** وہ کبھی نہ مانے گا ؛ وہ کبھی قابو میں نہ آے گا -
***high s.:*** ھائی اسکول ؛ مدرسۂ فوقانیہ ؛ مدرسۂ ثانوی -
***keep a school:*** مدرسہ کھولنا یا قایم کرنا؛ پرائیویٹ یا خانگی مدرسہ قایم کرنا -
***mixed s.:*** دیکھو Mixed -
***national s.:*** قومی مدرسہ ؛ مکتب قومی یہ مدرسے انجمن قومی نے سنہ ۱۸۱۱ ع میں غریبوں کی تعلیم کے لئے جاری کیے تھے -
***night s.:*** مدرسۂ شبینہ -
***normal s.:*** دیکھو Normal -
***primary s.:*** دیکھو Primary -
***private s.:*** دیکھو Private -
***public s.:*** دیکھو Public -
***ragged s.:*** خیراتی مدرسہ -
***s. board:*** انجمن مدارس ' یہ ایک انجمن تھی جو سنہ ۱۸۷۰ ع سے سنہ ۱۹۰۲ ع تک بورڈ اسکولوں کے قائم کرنے کی ذمے دار تھی -

***s.-book:*** درسی کتاب ؛ وہ کتاب جو مدرسوں کے نصاب میں داخل ھو -
***s.-boy:*** طفل مکتب ؛ مدرسے کا لڑکا ؛ متعلم -
***s.-boy slang:*** وہ مبتذل الفاظ جو اسکولوں اور مدرسوں میں رائج ھوتے ھیں -
***s.-boy spirits:*** طالب علمانہ جوش' حوصلہ یا الوالعزمی -
***s. dame:*** اسکول خاتون' پرانی قسم کے مدرسۂ اناث کی نگراں -
***s.-days:*** طالب علمی کا زمانہ -
***s. fee (s):*** اسکول کی فیس ؛ اجرت تعلیم
***schoolfellow:*** ھم مکتب ؛ ھم مدرسہ -
***schoolgirl:*** اسکول کی لڑکی ؛ طالبہ ؛ متعلمہ -
***school. house:*** (۱) مدرسے کا مرکزی دارالاقامہ - (۲) صدر مدرس کا مکان -
***s.inspector:*** ناظر مدارس ؛ انسپکٹر مدارس -
***s. ma'am(marm):*** اُستانی ؛ معلمہ -
***schoolman:*** (۱) قرون وسطی میں یونیورسٹی کا معلم - (۲) متکلم ؛ ماھر علم الکلام ؛ وہ دینیات داں جو مذھب کے اصول کو منطق ارسطو کے مطابق کرتا ھو -
***schoolmaster:*** (۱) مدرس ؛ معلم - (۲) مدرس اول یا مددگار مدرس -
***s.-mate:*** ھم مکتب ؛ ھم مدرسہ -
***s. miss:*** شرمیلی نا تجربہ کار لڑکی -
***schoolmistress:*** معلمہ ؛ استانی -
***s. pence:*** مدرسے کی فیس ؛ وہ فیس جو ابتدائی مدرسوں میں طلباء سے ھفتہ وار وصول کی جاتی ھے -
***schoolroom:*** درس کا کمرا ؛ اسکول میں تعلیم کا کمرا؛ کسی مکان میں تعلیم کا کمرا -
***s. ship:*** تعلیمی جہاز ؛ وہ جہاز جو تعلیم کے لئے مخصوص ھو -
***s. teacher:*** اُستاد یا استادنی ؛ معلم یا معلمہ ( خصوصاً مدارس ابتدائیہ میں ) -
***s. time:*** اوقات مدرسہ -
***s. yourself to patience:*** صبر کے خوگر بنو؛ صبر و تحمل سیکھو -
***secondary s.:*** مدرسۂ فوقانیہ ؛ ھائی اسکول -
***sunday s.:*** اتوار کا اسکول -
***technical s.:*** صناعتی اسکول ؛ مدرسۂ صنعت و حرفت -
***the theology of the s.:*** قرون وسطی کی دینیات ؛ متکلمین یا مُلاؤں کی دینیات -
***schooldoctors:*** متکلمین ؛ ماھران علم کلام -
***s.-boy mischief:*** طالب علمانہ شرارت -
***s. divine:*** متکلم -
***s. divinity:*** علم کلام -

**schooling, *n.*:** پڑھائی ؛ تعلیم ؛ تربیت -

**School, *n.* & *v. i.*:** (۱) جمع ؛ مچھلیوں کا گروہ ؛ انبوہ ؛ جھنڈ - (۲) جمع ھونا ؛ اکھٹا ھونا -
***s fish:*** مچھلی کی ایک قسم -

**Schoolable, *a.*:** اسکول جانے کے قابل ؛ جس کی عمر مدرسے جانے اور جبری تعلیم پانے کے لائق ھو -

**Schooner, *n.*:** (۱) اکہ [illegible] کی کشتی یا جہاز جس میں دو

مستول ہوتے ہیں - (۲) (نیز امریکہ) بیر شراب کا لمبا گلاس -

**Schorl**, *n.*: شورال -

**Schottische**, *n.* : (۱) ایک قسم کا پولکا ناچ - (۲) اس ناچ کے ساتھ کا گانا (تلفظ شوٹیش) -

**Sciagraphy, ski-**, *n.*: (۱) نقاشی میں سایہ اندازی کا فن ؛ سایہ آمیزی؛ لون آمیزی ؛ سایہ آفرینی ؛ لون آفرینی - (۲) رانجن شعاع کے ذریعے فوٹو گرافی؛ شعاعی فوٹو گرافی - (۳) (فن تعمیر) عمودی قطعہ جس سے عمارت کے اندرونی حصے معلوم ہوں - (۴) (ہیئت) سایے کے ذریعے وقت کا اندازہ جیسے دھوپ گھڑی میں -

**sciagram** : = sciagraph

**sciagraph**, *n.* & *v. t.*: (۱) شعاعی تصویر - (۲) سایہ آمیز نقاشی - (۳) سایے سے وقت دریافت کرنے کا آلہ ؛ وقت پیما - (۴) وقت پیمائی کرنا -

**sciagrapher**, *n.*: سایہ اندازی کا ماہر ؛ سایے سے وقت دریافت کرنے والا -

**sciagraphic**, *a.*: سایہ اندازی کے متعلق -

**sciagraphically**, *adv.* : سایہ اندازی کے طور پر ؛ وقت پیمائی کے طور پر -

**Sciamachy, scio-**, *nn.* : سایہ سے لڑنا ؛ فرضی یا خیالی لڑائی ؛ بے کار ، فضول لڑائی -

**Sciametry**, *n.* : نظریۂ خسوف و کسوف ؛ گرہن و دیا -

**Sciatheric**, *a.*: سایہ نگاری کے متعلق؛ خصوصاً سورج کے سایہ کے متعلق جس سے وقت دریافت کرتے ہیں -

**Sciatic**, *a.* : (۱) کولھے کا ؛ کولھے کے متعلق ؛ ورکی - (۲) عصب نسائی کا ؛ عرق النسا کے متعلق - (۳) عرق النسا کا مریض -

*s. artery* : شریان ورکی ؛ شریان نسائی -

*s. bone* : عظم الورک -

*s. nerve* : عصب نسائی ؛ عرق النسا -

**sciatically**, *adv.* : مریض عرق النسا کے طور پر -

**Sciatica**, *n.* : عرق النسا (عصب نسائی کا درد) -

**Science**, *n.*:- (۱) (قدیم) علم - (۲) منضبط یا منظم علم یعنی علوم طبیعیات - (۳) ایسے علم کی تحصیل یا تکمیل - (۴) (نیز *natural s.*) علوم طبیعیات (مثلاً *s. now shares the curriculum with literature, history & mathematics* سائنس اب نصاب تعلیم میں ادب ، تاریخ اور ریاضی کا ہم پلہ ہے) - (۵) (a کے ساتھ یا جمع میں) علم کی شاخ یا شعبہ ؛ کسی مضمون کا مجموعی علم - (۶) مہارت (خصوصاً مکابازی یا لڑنے میں) - (۷) = christian s. (دیکھو christian) -

*exact s.*: علم کمی ؛ علوم کمیہ -

*man of s.*: سائنس داں؛ سائنس کے کسی شعبے کا ماہر -

*moral s.*: اخلاقیات ؛ علم الاخلاق -

*natural s.*: علم طبیعی ؛ طبیعیات -

*political s.*: سیاسیات ؛ علم سیاسیات -

*pure s.*:- علم مجرد؛ علم غیر مخلوط (جیسے ریاضی ، منطق وغیرہ) -

*the dismal s.* : علم اقتصاد ؛ معاشیات -

*the s. of ethics* : علم الاخلاق ؛ اخلاقیات -

*the s. of optics* : علم مناظر و مرایا -

*s. of philology* : لسانیات ؛ علم اللسان -

علوم طبیعیہ ، وہ علوم جو تجربہ ، *natural, physical, s.*: مشاہدے اور استقرا پر مبنی ہوں (جیسے حیاتیات ، کیمیا وغیرہ) -

**sciential**, *a.* : متعلق بہ علم ؛ علمی -

**scientially**, *adv.* : علمی طور پر -

**scientist**, *n.* : سائنس داں ؛ ماہر علوم طبیعیات -

**scientism**, *n.* : سائنس مزاجی ؛ سائنسیت -

**Scienter** , *adv.* : (قانون) دانستہ ؛ جان بوجھ کر -

**Scientific**, *a.* : (۱) مطابق سائنس ؛ مطابق اصول ؛ اصولی ؛ باقاعدہ - (۲) سائنس کا ؛ متعلق بہ سائنس ؛ سائنسی (مثلاً *s. instruments, books* آلات سائنس ، کتب سائنس) - (۳) مبنی بر سائنس (مثلاً *s. cruelty, boxer, game*) -

*s. men* : سائنس دان حضرات ؛ ماہران طبیعیات -

*s. terminology* : اصطلاحات سائنس -

**scientifically**, *adv.* : علمی طور پر ؛ عالمانہ انداز سے ؛ سائنس کی رو سے -

**Scilicet**, *adv.* ( abbr. sc., *scil.* ) : یعنی؛ بہ الفاظ دیگر -

**Scimetar**, *n.* : سروہی ؛ نیمچہ -

**Scintilla**, *n.*:- ذرہ ؛ شمہ ؛ شائبہ (مثلاً *not a s. of evidance*)

**Scintillate**, *v. i.* : چمکنا دمکنا ؛ ضو فشاں ہونا -

**scintillant**, *a.* : ضو فشاں؛ نورفشاں؛ ضیابار؛ چمکتاہوا؛ چمکیلا -

**scintillation**, *n.* : ضیا باری ؛ ضو فشانی ؛ چمک دمک -

**Sciolist**, *n.*: - خودنما ؛ مدعی؛ دعوی دار؛ خودبین؛ شدبد جاننے والا

**sciolism**, *n.* : خود نمائی ؛ ادعا -

**sciolistic**, *a.* : خودنمایانہ ؛ مدعیانہ -

*Sciolto* :- (ہدایت موسیقی) آزادانہ؛ بے تکلف طور پر؛ اپنے مذاق کے مطابق -

**Sciomachy** : دیکھو sciamachy -

**Scion**, *n.* : (۱) شاخ (پودے کی ، خصوصاً قلم لگانے یا زمین میں بونے کے لئے) - (۲) شریف خاندان کا نو عمر رکن -

**Scioptic**, *a.*: آلۂ فوٹو گرافی کے اس علم سے متعلق جس کے ذریعے سے بیرونی اشیا کی وہ تصاویر نظر آتی ہیں جو ڈبل عدسے کے ذریعے تاریک کمرے میں لی گئی ہیں -

**Scioptics**, *n.*: آلۂ فوٹو گرافی کے متعلق یہ علم -

**Sciopticon**, *n.*: - تصویر لی ہوئی اشیا کے دکھانے کا میجک لینٹرن -

**Scioptric** : = Scioptic

*s. ball* : لکڑی کی وہ گیند جس میں فوٹو گرافی کے عدسے کے رکھنے کے لئے سوراخ ہوتا ہے -

**Scioptrics** : = Scioptics

**Sciot(e)**, *a.* & *n.*: باشندۂ سائیو (قدیم ، چیوس) -

*Scire facias*, *n.* : پروانۂ تعمیل یا تنسیخ فیصلہ -

**Scirocco** : دیکھو sirocco -

**Scirrhus**, *n.*:- جرد (ایک قسم کی سخت رسولی سرطان کی ابتدائی حالت) -

**scirrhoid**, *a.* : جرد آسا -

**scirrhous**, *a.* : جردی -

**scirrhosity**, *n.* : جرد پن -

**Scissel** *n.* : دھات کی کترن ؛ دھات کا برادہ ؛ دھات کا چورا (جو کاٹنے کے بعد بچ رہتا ہے) -

**Scissile**, *a.* : کٹنے کے قابل ؛ بریدنی -

**Scission,** *n.* : (۱) قطع و برید ؛ کاٹ چھانٹ - (۲) جدائی ؛ علیحدگی ؛ تفرقہ -

**Scissor,** *v. t.*: کاٹنا ؛ کترنا ؛ قینچی سے کاٹنا یا کترنا ؛ کتاب میں سے کاٹ لینا ؛ علیحدہ کر لینا -

**scissoring,** *n.*: قطع و برید ؛ کاٹ ؛ کاٹنا -

**Scissors,** *n.* pl.: قینچی ؛ کترنی ؛ مقراض -

*buttonhole s.*: کاجی قینچی ؛ کاجی مقراض -

*I want a s.*: مجھے قینچی چاہئے ؛ مجھکو مقراض مطلوب ھے -

*I want some s.*: مجھے کچھہ قینچیاں در کار ھیں -

*lamp-s.*: گل گیر؛ گل تراش -

*nail-s.*: نہ کترنی ؛ ناخن گیر -

*pair of s.*: قینچی؛ کتر نی؛ مقراض -

*s. & paste* : اوروں کی کتابوں یا مضامین کی کاٹ چھانٹ کر کے کتاب تالیف کرنا -

*scissor-bill* : ایک قسم کا آبی جانور -

*scissor-bird* or *-tail* : ایک قسم کا پرندہ جس کی دم لمبی نوک دار ہوتی ھے ؛ مقراض دم ؛ قینچی دم -

*scissor -tooth* : مقراض دانت -

*where are my s.* ? : میری قینچی کہاں ھے ؟

**scissorwise,** *adv.* : قینچی کی طرح -

**Sciurine,** *a.* : گلہری کی قسم کا ؛ گلہری جیسا -

**sciuroid,** *a.* : گلہری کا یا گلہری سے متعلق -

**Sclav, Sclavonic** : دیکھو Slav وغیرہ -

**Sclera,** *n.* : (تشریح) صلبیہ (آنکھہ کا سخت طبقہ) -

**scleritis,** *n.*: التہاب صلبیہ -

**sclerotomy,** *n.*: صلبیہ شگافی -

**Scleriasis,** *n.* : (تشخیص) صلابت جلد -

**Scler (o)-**: یہ دونوں رابطے یونانی زبان کے لفظ Skleros سے ماخوذ ھیں جس کے معنی سخت کے ھیں مثلاً :-

*sclerenchyma* : مرجان کے ریشے یا نباتات کے چھلکے یا خول -

*sclerodermous, sclerodermatous* : سخت جلد ؛ سخت کھال والا (رینگنے والا جانور ؛ مچھلی وغیرہ) -

*sclerogen* : وہ مادہ جو پودوں کے خلیوں کی اندرونی جانب ہوتا ھے مثلاً اخروٹ کے خول کے اندر -

*scleromeninx* : = Dura Mater

*scleroskeleton* : صلابت بافت ؛ نسوں اور پٹھوں کی سختی ؛ نسوں اور پٹھوں کا سخت ہو جانا ؛ نسوں کا ہڈی بن جانا -

*sclerosteous* : سخت بافت کی نوعیت کا -

**Scleroid,** *a.*: (حیوانیات، نباتیات) سخت ساخت کا ؛ سخت بناوٹ کا -

**Scleroma,** *n.* (pl.-*mata*) : (تشریح) صلابت (بافت) -

**Sclerosis,** *n.* (pl.-*ses*): (نباتیات) سختی خلایا خلاء کا سخت ہو جانا -

**sclerosed,** *a.*: صلب ؛ صلبی -

**Sclerotic**: *a.* & *n.* : صلب ؛ صلبی ؛ پردۂ چشم ؛ جھلی ؛ جالا -

**sclerotitis,** *n.*: التہاب صلبیہ -

**Sclerous,** *a.*: (تشریح، تشخیص، نباتیات) متصلب (سخت) ؛ استخوانی -

**Scobs,** *n.* : چورا ؛ برادہ ؛ چھیلن ؛ کترن ؛ کھرچن ؛ میل ؛ فضلہ -

**scobiform,** *a.*: چورا سا ؛ برادہ نما -

**Scoff,** *n.* & *v. i.* : (۱) طعنہ ؛ طعن ؛ طنز ؛ تشنیع ؛ تضحیک ؛ تمسخر ؛ مسخرگی - (۲) نقل مجلس - (۳) طعنہ دینا ؛ طعن کرنا ؛ طعن و تشنیع کرنا ؛ مضحکہ اڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛ تمسخر کرنا ؛ خاکہ اڑانا ؛ ہنسی کرنا -

**scoffer,** *n.*: طعنہ دینے والا ؛ طنز کرنے والا ؛ مضحکہ اڑانے والا ؛ طعنہ زن -

**scoffingly,** *adv.* : طعنہ زنی سے ؛ از راہ تضحیک -

**Scoff,** *n.*: (عامیانہ) کھانا ؛ غذا ؛ خوراک -

**Scold,** *v, i.* & *t.* & *n.* : (۱) دھمکانا ؛ جھڑکنا ؛ گھڑکنا ؛ ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا - (۲) سر زنش کرنا ؛ گوشمالی کرنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ چشم نمائی کرنا - (۳) زبان دراز عورت ؛ منہ پھٹ ؛ دریدہ دھن عورت -

**scolding,** *n.* : (۱) سر زنش ؛ گوشمالی ؛ چشم نمائی ؛ تنبیہ - (۲) ڈانٹ ڈپٹ ؛ جھڑکی ؛ گھڑکی -

**Scolex,** *n.* (pl. *-eces*) : جنینی حالت میں کیچوا ؛ جنینی کیچوا -

**Scoliosis,** *n.* : التواء (عمود الفقرات کی جانبی خمیدگی) -

**scoliotic,** *a.* : ملتوی -

**Scollop** : دیکھو Scallop -

**Scolopaceous, scolopacine; scolopacoid,** *aa.* : چہے کا ؛ چہے جیسا -

**Scolopendrine,** *a.* : ہزار پا یا کھنکھجورے کا ؛ کھنکھجورے جیسا -

**Scolopendrium,** *n.* : ایک قسم کا فرن -

**Scomber,** *n.* : اسکامبر ؛ ایک قسم کی مچھلی -

**scombrid,** *n.* : اسکامبری خاندان کی مچھلی -

**scombroid,** *a.* & *n.* ; اسکامبر صفت ؛ اسکامبر جیسی -

**Scon** : scone

**Sconce,** *n.* : (۱) شمع ؛ دیوار گیری - (۲) چراغ دان ؛ شمع دان -

**Sconce,** *n.* : (قدیم مزاحاً) سر ؛ چاند ؛ کھوپری (مثلاً *a crack on the s.*) -

**Sconce,** *n.* : (۱) گڑھی ؛ کوٹ ؛ کوٹلہ ؛ پایاب ندی نالے کا معبر - (۲) پناہ ؛ جائے پناہ ؛ پردہ ؛ اوٹ -

**Sconce,** *v. t.* & *n.* : (۱) (آکسفورڈ) کھانے پر بد تمیزی کے ارتکاب میں بیر وغیرہ کا بند کر دینا - (۲) وہ جرمانہ جو درسگاہوں میں قواعد کے خلاف عمل کرنے پر کیا جاتا ھے -

**Scon(e),** *n.* : تکونی نرم کیک -

**Scoop,** *n.* & *v. t.* : (۱) کفچہ ؛ کرچھا - (۲) ڈوئی ؛ کفگیر ؛ ڈرل - (۳) کورنی ؛ چمچہ - (۴) کوئلے ڈالنے کا کفچہ - (۵) کفچے وغیرہ کی ایک حرکت یا گردش ؛ کفچہ بھر - (۶) (عامیانہ) ایسا منافع جو فوراً حاصل کیا جائے اور حریفوں کو خبر نہ ہونے پائے - (۷) (صحافتی عامیانہ) خاص خبر - (۸) (عموماً up کے ساتھہ) نکالنا ؛ اٹھانا (کفچے وغیرہ سے) - (۹) اکٹھا کرنا ؛ ڈھیر لگانا (کفچے وغیرہ کے ذریعے سے) - (۱۰) (out کے ساتھہ) گڑھا کرنا ؛ جوف پیدا کرنا ؛ کھوکھلا کرنا - (۱۱) فوری کارروائی (یا قسمت) سے کسی سودے میں نفع کثیر حاصل کرنا -

*s. -net* : (۱) دریا کی تہ کو صاف کرنے کا جال - (۲) چھوٹا دستی جال -

*s. -wheel* : رہٹ -

*with a s., at one s.* : ایک جنبش میں ؛ ایک حرکت میں ؛ ایک گردش میں -

**Scooper,** *n.* : (۱) کھودنے والا ؛ کھوکھلا کرنے والا وغیرہ - (۲) قلم ؛ چھینی ؛ کندہ کار کا اوزار - (۳) پن ڈبی کی ایک قسم -

**Scoot,** *v. i.* : (عامیانہ) دوڑنا ؛ لپکنا ؛ جھپٹنا ؛ نکل بھاگنا ؛

کافور ہو جانا ؛ رفو چکر ہو جانا -

**Scopa, Scopula**, *nn.* (pl. *-ae*) : برش جیسے بالوں کا ایک گچھا جو شہد کی مکھیوں کی ٹانگوں پر ہوتا ھے ؛ زر گل برش -

**scopate, scopulate**, *aa.* : زر گل برش جیسا -

**scop(l)iform, scopiferous**, *a.* : زر گل برش والا -

**Scope**, *n.* : (۱) ( شاذ ) مقصد ؛ مقصود ؛ اصل غایت ؛ نیت ؛ ارادہ - (۲) وسعت ؛ حد ( مثلاً *mind, undertaking, of wide s.; in the s. of the prgoress of civilization*) - (۳) موقع ؛ آزادی (مثلاً *he gave full s. to his imagination*) - (۴) گنجائش ؛ موقع ( مثلاً *he seeks s. for his energy* ؛ *it requires wide s. to grow* ) - (۵) دسترس ؛ رسائی ( مثلاً *it is beyond my s.* ) -

**- scope** : لاحقہ جو ایسے آلات کے ساتھ آتا ھے جو مشاھدے اور دیکھنے کے لیے استعمال کیے جاتے ھیں ( مثلاً *Telescope* وغیرہ) -

**- scopic** : لاحقۂ بالا کا صفاتی لاحقہ -

**- scopy** : یہ لاحقہ ' لاحقۂ بالا سے ماخوذ ھے اور اسم سازی کا کام دیتا ھے ( مثلاً *laryngoscopy* = حنجرے کا شگاف ) -

**Scorbutic**, *a.* & *n.* : (۱) خارشی جیسا ؛ مثل کھجلی والے کے - (۲) خارش کے متعلق -

**scorbutically**, *adv.* : خارشیانہ طور سے -

**Scorch**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : (۱) جلنا ؛ جلانا ؛ پھنکنا ؛ پھونکنا ؛ جھلسنا ؛ جھلسانا - (۲) (عامیانہ) (سائکل باز یا موٹربان کا) سرپٹ جانا - (۳) سوزش ؛ جلن -

*a wit that scorches* : جلانے والی شوخی ؛ آزار رساں شرخی -

**scorching**, *a.* : سوزاں ؛ سوزندہ -

**scorchingly**, *ad. v.* : سوزندہ طور پر -

**Scorcher**, *n.* : (۱) جلانے والا ؛ پھونکنے والا وغیرہ - (۲) (عامیانہ) بہترین نمونہ ؛ اپنی قسم کا عمدہ ترین نمونہ -

**Score**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) نشان ؛ لکیر ؛ خط ( کٹنے ' کھر چنے یا کھینچنے سے جو لکیر پڑ جاتی ھے ) ؛ شکن ؛ دھاری ؛ کھرونچا ( مثلاً *the ss. of the whip showed on his back; rock covered with ss.* ) - (۲) ( شاذ ) خط آغاز ؛ دوڑ میں لکیر جہاں سے دوڑ شروع ہوتی ھے ؛ خط استاد گی ' وہ لکیر جس پر کھڑے ہوکر نشانہ بازی کے مقابلے میں نشانہ بازی کرتے ھیں - (۳) ( جہاز رانی ) سوراخ یا چھید جس میں تسمہ باندھتے ھیں - (۴) حساب جاریہ ( خصوصاً قدیم سراؤں میں حساب شراب ) - (۵) کھانے پینے کا حساب ( کسی چائے خانے یا ھوٹل وغیرہ میں ) - (۶) نمبر ' وہ نمبر جو کوئی کھلاڑی کسی کھیل میں حاصل کرتا ھے - (۷) رجسٹر نمبر ' وہ رجسٹر جس میں نمبر درج کیے جاتے ھیں - (۸) (موسیقی) تحریر یا مطبوعہ اوراق موسیقی جن میں گانے اور بجانے کے حصے الگ الگ جدولوں میں ایک دوسرے کے نیچے درج ہوتے ھیں - (۹) بیس ؛ کوڑی ؛ بیسی - (۱۰) بابت ؛ باب ' بارے میں ؛ بوجہ ( مثلاً *he was rejected on the s. of absurdity* کی وجہ سے رد کر دیا گیا ؛ *you may be easy on that s.* اس بارے میں اطمینان رکھو ) - (۱۱) پھبتی ؛ فقرہ ؛ آوازہ ( کسنا ) ؛ حرکت ( تذلیل کی غرض سے ) ( مثلاً *given to making cheap ss.* اسے عامیانہ فقرے کسنے کی عادت ھے ) -

(۱۲) خوش قسمتی ( مثلاً *what a s.!* کیا خوش نصیبی ھے ) - (۱۳) نشان کرنا ؛ (چاقو وغیرہ سے) خط کھینچنا ؛ گودنا ؛ کھودنا ؛ شگاف کرنا - (۱۴) ( سرائے کے حساب میں ) کسی کے نام رقم درج کرنا - (۱۵) ( مجازاً ) دل میں رکھنا ( رنج و ملال کو یا کسی کے برے برتاؤ کو ) ؛ یاد رکھنا ؛ خیال رکھنا - (۱۶) حساب رکھنا ؛ حساب کتاب رکھنا (کرکٹ وغیرہ کے نمبروں کا) - (۱۷) جیتنا ؛ کامیاب ہونا ؛ نمبر لینا ؛ نمبر حاصل کرنا (کھیل میں) - (۱۸) خوش نصیب ہونا ؛ فائدہ حاصل کرنا - (۱۹) ( موسیقی ) آرچسٹرا کے لیے نغمہ ساز ترتیب دینا -

*lightning had made ss. in the mountain side* : بجلی نے پہاڑ کے پہلو میں نشان ڈال دیے ھیں ؛ بجلی سے پہاڑ کے پہلو میں نشان پڑ گئے ھیں -

*go off at s.* : سرپٹ یا بگٹٹ دوڑ پڑنا ؛ خصوصاً کسی مرغوب موضوع پر دفعتاً شد و مد سے تقریر شروع کر دینا -

*pay one's s.* : حساب بے باق کرنا ؛ قرضہ چکانا -

*death pays all ss.* : موت تمام حساب بے باق کردیتی ھے -

*pay off old ss.* : حساب بے باق کرنا ؛ گزشتہ قصوروں کی سزا دینا -

*he made a good s.* : اس نے اچھے نمبر حاصل کیے ؛ اس نے خوب کامیابی حاصل کی -

*what is the s. now ?* : اب نمبروں کا شمار کیا ھے؟ -

*s. -book* : کتاب نمبر ؛ کتابچۂ نمبر ؛ نمبروں کی کتاب -

*s. -card* : نمبر کارڈ ؛ نمبروں کا کارڈ ( جس میں تماشائی کھیل کے نمبر لکھ لیتے ھیں ) -

*s. -sheet* : نمبروں کا ورق یا تختہ -

*keep s.* : نمبروں کا شمار رکھنا -

*full s.* : ( موسیقی ) ہر حصے کا جداگانہ اندراج -

*in s.* : اندراج نغمہ ایک دوسرے کے نیچے -

*ss. of people* : بیسیوں آدمی ' بہت سے اشخاص وغیرہ -

*3 s. and ten* : تین بیس اور دس یعنی عمر طبعی -

*s. out words* : الفاظ پر خط کھینچنا یا قلم زد کرنا -

*s. under* : الفاظ کے نیچے خط کھینچنا -

*he has scored a success* : اس کو کامیابی حاصل ہوئی ھے -

*he has scored a century in cricket* : کرکٹ میں اس نے سو رنیں بنائیں -

*he failed to s.* : ( کھیل ) وہ نمبر بنانے میں نا کام رہا ؛ وہ کچھ نہ کر سکا -

*that is where he scores* : یہ مقام ھے جہاں وہ فائدے میں رہتا ھے -

*we shall s. by it* : ہم اس سے متمتع ہونگے -

*s. off* : ( عامیانہ ) لا جواب کرنا ؛ ( بحث میں ) ہرا دینا ؛ شکست دینا ؛ حاضر جوابی میں مات کرنا ' عاجز کرنا -

**scorer**, *n.* : (۱) درختوں پر نشان بنانے والا ( گرانے کے لیے ) - (۲) نشان بنانے کا آلہ - (۳) ( کھیل وغیرہ میں ) حساب رکھنے والا ؛ درج رجسٹر کرنے والا ؛ رجسٹر میں نمبر درج کرنے والا -

**scoring**, *n.* : (مذکورۂ بالا فعل کا اسم) تنظیم نغمہ ؛ ترتیب نغمہ -

**Scoria**, *n.* (pl. *-ae*) : (۱) میل یا فضلہ جو کچی دھات کے صاف کرنے کے بعد رہ جاتا ھے - (۲) کھنگر جیسا مادہ جو کھولتے ہوئے لاوا کے سرد ہونے پر رہ جاتا ھے -

**scoriaceous**, *a.* : رمادی ؛ میل یا فضلے کی خاصیت کا -

**scoundrelly**, *a.*: بد معاشی کا ؛ پاجیانہ -

**Scorify**, *v. t.*: (۱) خاک کرنا ؛ راکھ کرنا - (۲) تپانا ؛ تاؤ دینا ( سونے چاندی وغیرہ کو پرکھنے کے لیے ) -

**scorification**, *n.*: اِمتحان ؛ پرکھ ( تپانے سے ) -

**scorifier**, *n.*: پرکھنے والا -

**Scorn**, *n.* & *v. t.*: (۱) نفرت ؛ حقارت - (۲) تضحیک ؛ استہزا - (۳) توہین ؛ تحقیر - (۴) ( شخص ) لائق حقارت ؛ موجب ذلت ( مثلاً *he is s. to us all*) - (۵) نفرت کرنا ؛ حقارت سے دیکھنا ؛ حقیر سمجھنا ؛ ذلیل یا برا خیال کرنا (مثلاً *he scorns lying, a lie, to lie* اُسے جھوٹ سے نفرت ھے ) -

*think s. of*: کسی کو حقیر یا ذلیل سمجھنا -

*laugh to s.*: مضحکہ اُڑانا ؛ تذلیل کرنا -

**scornful**, *a.*: حقارت آمیز ؛ پر حقارت ؛ ذلت آمیز -

**scornfully**, *adv.*: حقارت آمیزی سے -

**scornfulness**, *n.*: حقارت آمیزی -

**scorner**, *n.*: نفرت کُنندہ ؛ حقارت کُنندہ ؛ حقارت سے دیکھنے والا -

**Scorpio**, *n.*: ( ھیئت ) عقرب ؛ برج عقرب ؛ برچھک (آٹھواں برج) -

**Scorpioid**, *n.* & *a.*: ( نباتیات ) عقربی یعنی ایسا پھول جو آخر میں بچھو کی دم کی طرح مڑا ھوا ھو اور کھلنے پر کھلتا جائے -

**Scorpion**, *n.*: (۱) بچھو ؛ عقرب - (۲) ایسا چابک جس میں کیلیں لگی ھوتی تھیں - (۳) برج عقرب - (۴) منجنیق

*s. -broom*: ایک قسم کی جھاڑی جس میں زرد پھول لگتے ھیں اور جس سے عام طور پر جھاڑو بنتی ھے -

*s. -fish*: ایک قسم کی مچھلی -

*s. -plant*: ایک قسم کا پودا -

*s. -shell*: ایک قسم کی مچھلی -

*s. -thorn*: = s. -broom

**Scorzonera**, *n.*: ایک پودا جس کی جڑ بطور ترکاری استعمال ھوتی ھے -

**Scot**, *n.*: ( تاریخ ) ٹیکس ؛ محصول ؛ کر -

*go s. -free*: نلوہ نکل جانا ؛ صحیح سالم نکل جانا -

*pay s. & lot*: برو ( borough ) کے مالی مصارف میں شریک ھونا -

*s. -free*: ( شاذ ) کچھ ادا نہ کرنا ھو ( عام طور پر ) ؛ نلوہ ؛ صحیح سالم ؛ بغیر ضرر پہنچے -

**Scot**, *n.*: اسکاچستان کا باشندہ ؛ اسکاچ ؛ وہ لوگ جو چھٹی صدی عیسوی میں نقل مکان کر کے آئرستان سے اسکاچستان آئے تھے -

**Scotch**, *a.* & *n.*: (۱) اسکاچی ؛ اسکاچستانی - (۲) اسکاچستان کے اضلاع زیریں کی انگریزی بولی - (۳) اسکاچی وھسکی - (۴) اسکاچی ؛ اسکاچستانی ؛ اسکاچی زبان -

*Broad S.*: ٹھیٹ یا بھونڈا اسکاچی لہجہ -

*flying Scotchman*: ایک شمالی میل ٹرین کا نام -

*Lowland S.*: اسکاچستان کے اضلاع لولینڈ کی انگریزی بولی -

*pound Scots*: دیکھو Pound -

*S. -& -English*: انگریزی سرحد کا نام جو قیدیوں کا کیمپ ھوتا تھا -

*S. and soda*: اسکاٹ وھسکی اور سوڈے کا گلاس -

*S. broth*: شوربا جو جو اور ترکاری سے ملا کر بنایا جاتا ھے -

*S. cap*: کف اور مضبوط اونی کپڑے کی مردانہ ٹوپی جس کے چھجا نہیں ھوتا -

*S. catch, snap*: اسکاچی لے -

*S. collops*: گوشت کا پارچہ اور پیاز -

*S. fir*: اسکاچستانی پشم ؛ اسکاچستانی سمور -

*S. kale*: دیکھو Kale -

*S. mist*: دیکھو Mist -

*Scotchman, Scotsman*: باشندۂ اسکاچستان ( مرد ) -

*Scotchwoman, Scotswoman*: باشندۂ اسکاچستان ( عورت ) -

*S. pebble*: عقیق وغیرہ کی ایک قسم -

*S. whisky*: اسکاچی وھسکی ' ایک قسم کی وھسکی جس میں دھوئیں کی سی بو ھوتی ھے اور جو ابتدا میں اسکاچستان میں بنتی تھی -

*the S.*: اسکاچستانی ؛ اسکاچستانی قوم -

**Scotch**, *v. t.* & *n.*: (۱) (قدیم) نشان ڈالنا ؛ نشان کاٹنا - (۲) زخمی کرنا ؛ گھائل کرنا ؛ ادھ مُوا کرنا (جیسے *we have scotched the snake and not killed it* ھم نے سانپ کو محض گھائل کیا ھے مارا نہیں ھے) - (۳) زمین پر نشان یا لکیر بچوں کے کھیل Hop -s. میں - (۴) کاٹ ؛ قطع ؛ زخم ؛ گھاؤ -

**Scotch**, *n.* & *v. t.*: (۱) کوئی روڑا یا لکڑی کا کُندا جو گاڑی کے پہیے کے نیچے اس لیے لگا دیا جاتا ھے کہ ڈھلان پر لڑھک نہ جائے - (۲) ایسی روک لگانا -

**Scoter**, *n.*: بحری بطخ ؛ ایک قسم کی بڑی بطخ جو سمندر میں رہتی ھے -

**Scotia**, *n.*: مُجوف حاشیہ خصوصاً ستون کی کرسی کا -

**Scotism**, *n.*: ڈینس اسکاٹس ( متوفی سنہ ۱۳۰۸ ع ) کا فلسفہ یا مابعد الطبعیات -

**Scotist**, *n.*: ڈینس اسکاٹس کا مقلد -

**Scotland Yard**: لندن کی خفیہ پولیس ؛ سراغ رساں پولیس کا مستقر یا صدر مقام -

*Great, New, S. Y*: لندن کی پولیس کا بعد کا صدر مقام -

**Scoto-**: لاحقہ جو یونانی زبان کے لفظ Skotos بمعنی تاریکی سے مشتق ھے ' جن الفاظ میں یہ آتا ھے ان میں یہ معنی پیدا کر دیتا ھے مثلاً :-

*scoto-dinia*: اندھیری ؛ چکر ؛ گھمیر -

*scoto graph*: تاریک نگار ؛ اندھیرے میں لکھنے کا آلہ -

**Scotoma**, *n.*: ( طب ) رقبۂ تیرگی ؛ تیرہ -

**Scots**: دیکھو Scotch ( نمبر ایک ) -

**Sco(t)tice** *adv.*: اسکاچی زبان میں -

**Scotticism, -oti-**, *n.*: اسکاچی لفظ ' محاورہ یا فقرہ -

**Scotticize, -oti-**, *v. i.* & *t.*: (۱) عادات یا بول چال میں اسکاچستانی کی تقلید کرنا - (۲) اسکاچی [illegible] کردار کی پیروی کرنا ؛ اسکاچستانی ارضاع و اطوار کی ریس کرنا -

**Scottisn**, *a.*: دیکھو Scotch (نمبر ایک) (اسکاٹ لینڈ کے باشندے اسکاٹش کہلانا زیادہ پسند کرتے ھیں ' انگریز بھی شاندار انداز بیان میں اسی کو ترجیح دیتے ھیں ) -

**Scoundrel**, *n.*: (شخص) شہدا ؛ بد معاش ؛ بد ذات ؛ پاجی ؛ بے اُصول -

**scoundreldom**, *n.*: (۱) بدمعاشی ؛ بد ذاتی ؛ پاجی پن - (۲) دنیائے بد معاشی ؛ شہد پن

**scoundrelism**, *n.*: بد معاشی ؛ شہد پن ؛ بد ذاتی -

**Scour,** *v. t. & n.* : (۱) مانجھنا ؛ ملنا ؛ رگڑنا ؛ صاف کرنا ؛ رگڑ کر چمکانا ( جیسے *s. metal, s. cloths* ) ؛ داغ دور کرنا ؛ دھبا مٹانا ؛ ( آنتوں کو ) صاف کرنا ؛ جلاب دینا - (۳) مانجھائی ؛ رگڑائی - (۴) اسہال ( مویشیاں ) - (۵) اون وغیرہ صاف کرنے کا مسالا - (۶) ندی یا نہر کی صفائی دھارے یا سیل کے ذریعے ( مثلاً *the s. of the tide* ) -

*s. worms* : کیڑوں کو صاف کرنا (چارے کے قابل بنانے کے لیے) -

*s. away, s. off* : مانجھ ڈالنا ؛ رگڑ دینا ؛ زنگ دور کرنا ؛ داغ دور کر دینا -

*scouring -rush* : ایک قسم کا پودا جو لکڑی پر پالش کرنے میں کام آتا ھے -

(-)**scourer,** *n.*: (۱) مانجھنے والا ؛ صاف کرنے والا - (۲) مانجھنے کا آلہ -

**Scour,** *v. i. & t.* : (۱) دوڑنا ؛ جلدی جلدی قدم اٹھانا ( تلاش یا تعاقب میں ) - (۲) دوڑنا ؛ بھاگنا - (۳) جلدی سے طے کرنا یا گزر جانا ( جیسے *s. the plain, coast, woods* ) -

**Scourge,** *n. & v. t.*: (۱) ( شاذ ) تازیانہ ؛ چابک ؛ کوڑا ؛ درہ - (۲) خدائی تازیانہ یا سزا ؛ فریعۂ عقوبت یا انتقام ( آسمانی عقوبت یا سزا مثلاً جنگ یا وبا یا وحشی فاتح وغیرہ ) - (۳) ( قدیم ) چابک لگانا ؛ تازیانہ لگانا ؛ کوڑا مارنا - (۴) سزا دینا ؛ تادیب کرنا - (۵) ایذا پہنچانا ؛ اذیت پہنچانا ؛ ستانا ؛ مبتلائے آلام کرنا ؛ عقوبت پہنچانا؛ ظلم و ستم کرنا ؛ جبرکرنا ؛ تعدی کرنا -

*the white s.* : تپ دق -

**Scout,** *n. & v. i.*: (۱) جاسوس ؛ مُخبر ؛ خبر رسان ؛ وہ سپاھی جو دشمن کی تعداد و حالت وغیرہ کے متعلق معلومات بہم پہنچانے کے لئے بھیجے جاتے ھیں- (۲) (جنگی) نگران جہاز یعنی وہ جہاز جو آس پاس کے حالات کی خبر رکھتا ھے - (۳) چھوٹا تیز ایک نشست کا طیارہ - (۴) ( آکسفورڈ ) ملازم کلیہ ؛ خدمت گار - (۵) (کرکٹ، قدیم) گیند روکنے والا کھلاڑی؛ فیلڈ کرنے والا - (۶) A. A. یا R. A. C. کا پہرے دار - (۷) تلاش؛ جستجو ؛ کھوج ( خصوصاً فوجی ) - (۸) ایک قسم کا پرندہ - (۹) اسکاؤٹ کا کام کرنا ؛ مخبری یا جاسوسی کرنا -

*boy s.* : بوائے اسکاؤٹ ؛ اس جماعت کا رکن جس کا منشا یہ ھے کہ لڑکوں میں حوصلہ مندی ؛ خدمت خلق وغیرہ کا مادہ پیدا کیا جائے-

*on the s.* : (جنگی) تلاش یا خبر رسانی پر مامور -

*s. -master* : اسکاؤٹ ماسٹر ؛ جماعت اسکاؤٹ کا افسر -

**Scout,** *v. t.*: (۱) مضحکہ اڑانا ؛ تضحیک کرنا - (۲) کسی تحریک کی ھنسی اڑانا ؛ کسی خیال کی تضحیک کرنا -

**Scow,** *n.*: چپٹے پیندے کی کشتی (خصوصاً امریکی)

**Scowl,** *v. i. & t. & n.*: (۱) ناک بھوں چڑھانا؛ ترش روئی یا بدمزاجی دکھانا ؛ خفگی ظاھر کرنا ؛ قہر آلود نگاہ سے دیکھنا ؛ (*s. down*) غضب آلود نظروں سے ( مخالف یا شخص کو ) دبا لینا - (۲) بد مزاجی ؛ ترش روئی ؛ ناک بھوں چڑھانا -

**scowlingly,** *adv.*: بد مزاجی سے؛ خفگی سے -

**Scrabble,** *v. i.*: (۱) الٹی سیدھی لکیریں کھینچنا ؛ بے ترتیب خط کھینچنا - (۲) گھسیٹ لکھنا؛ بدخطی سے لکھنا- (۳) (انجیل میں) ٹٹولنا ؛ اندھیرے میں ھاتھ پاؤں مارنا (عموماً *about* کے ساتھ) -

**Scrag,** *n. & v. t.*: (۱) پتلا ؛ دبلا؛ قاق ؛ مریل (جانور)؛ سوکھا ھوا (پودا) ؛ ٹھنٹھ - (۲) ھڈی دار گوشت ؛ خصوصاً بکری کی گردن کا گوشت - (۳) (عامیانہ) انسان کی گردن - (۴) (عامیانہ) پھانسی دینا ؛ پھانسی دیکر مار ڈالنا ؛ گلا دبانا ؛ گلا گھونٹنا ؛ گلا دبا کر مار ڈالنا - (۵) (عامیانہ ، فٹ بال) گردن پکڑ کر روک لینا (کھلاڑی کو جو گیند لیکر بھاگا جارھا ھو)- (۶) (عامیانہ ، اسکول) گلا دبانا ؛ گردن دبانا ؛ گلا گھونٹنا -

**scraggy,** *a.*: سوکھا؛سوکھا ھوا (پودا)؛گرہ دار؛ ناھموار (چٹان)

**scraggily,** *adv.*: سوکھے پن سے وغیرہ -

**scragginess,** *n.* : سوکھا پن ؛ نا ھمواری -

**Scram,** *int* : (امریکی عامیانہ) چل دو ؛ نکل جاؤ -

**Scramble,** *v. i. & t., & n.*: (۱) ھاتھوں اور گھٹنوں کے بل چڑھنا ؛ کسی ڈھلوان بلندی پر گھسٹ گھسٹ کر چڑھنا ؛ دقت اور دشواری سے چڑھنا ؛ پیٹ کے بل چڑھنا - (۲) جدو جہد کرنا ؛ کد و کاش کرنا ؛ ھاتھ پاؤں مارنا ؛ کش مکش کرنا ؛ کش مکش میں حصہ لینا ؛ کھینچا تانی کرنا ( مثلاً *s. for pennies,* لوٹ میں حصہ لینا ؛ بکھیر میں ھاتھ پاؤں مارنا ؛ *place, wealth* or *living* جگہ لینے ؛ حصول دولت یا کسب معاش کے لئے کشمکش یا جد و جہد کرنا)- (۳) بکھیر کرنا ؛ نچھاور کرنا ؛ لوٹ کے لیے بکھیر رکھنا - (۴) انڈے تلنا ؛ چلا بنانا - (۵) کش مکش ؛ جد و جہد ؛ کد و کاوش ( مُسابقت کے لیے ) - (۶) کسی ڈھلواں مقام پر سیدھی چڑھائی -

**scramblingly,** *adv.*: جد و جہد سے ؛ کد و کاوش سے ؛ مقابلے کے طور پر ؛ بے ترتیب طور پر -

**Scran,** *n.* : ( عامیانہ ) کھانے کی کوئی چیز ؛ بچی کھچی غذا-

*bad s. to* = bad luck to

**Scrannel,** *a.* : (قدیم) کم زور ، ضعیف ، پست ( آواز ) -

**Scranny** ( *U.S.* Scrawny), *a.*: پتلا ؛ سوکھا -

**Scrap,** *n. & v. t.* : - (۱)(قدیم) بچی کھچی (غذا)؛ٹکڑا؛ بورا (روٹی کا) (۲) پارہ؛ ٹکڑا ؛ پرزہ؛ دھجی؛کترن؛چھیلن؛کُرچن- (۳)نچوڑی؛ تانی ھوئی چربی کا فضلہ؛پھوک ؛ مچھلی جس کا تیل نکال لیا گیاھو؛مچھلی پھوک - (۴ ) تراشہ ( اخبار کا ) ؛ کتاب پارہ ؛ اقتباس؛ ( کسی کتاب میں سے ) کوئی صفحہ یا کوئی تصویر - (۵) ( جمع ) فضلہ ؛ ردی ؛ بے کار یا بچی کھچی ( چیزیں ) - (۶) دھات کی چھیلن وغیرہ ( جیسے *s. iron* ) - (۷) ردی کے ڈھیر میں ڈال دینا ؛ بیکار اقرار دینا ( جہاز ، سامان وغیرہ کو ) -

*s. -book* : اخبار یا کتاب کے تراشوں کا مرقع -

*s. -cake* : کیک جو مچھلی پھوک سے بنایا جاے -

*s. -heap* : ( نیز مجازاً ) ردی؛ فضول اور بے کار ردی کا ڈھیر -

*s. -heap policy* : بے کار چیزوں کو پھینک دینے کا عمل -

*s. of paper* : ھوائی وعدہ وغیرہ -

**scrappy,** *a.*: ٹکڑوں یا پرزوں یا بچی کھچی چیزوں پر مشتمل؛ بے کار ؛ گری پڑی چیزوں سے بنا یا ھوا ؛ بے جوڑ ؛ اکھڑا پکھڑا -

**scrappily,** *adv.*: بے کار طور پر ؛ اکھڑے پکھڑے طور پر -

**scrappiness,** *n.* : بے جوڑ ھونا ؛ اکھڑا پکھڑا پن -

**Scrap,** *n. & v. i.*: (۱) ( عامیانہ ) جھوڑ ؛ جھڑپ؛ لڑائی بھڑائی؛ کش مکش ؛ کھینچا تانی - (۲) جھڑپ ھو جانا ؛ لڑائی ھو جانا ( جیسے *to have a bit of s. with* کسی سے الجھ پڑنا ، جھوڑ یا جھڑپ ھو جانا ) -

**Scrape,** *v.t.* & *i.*, & *n.*: (۱) چھیلنا ؛ کُھر چنا؛ هموار کرنا ؛ برابر کرنا ؛ صاف کرنا ( مثلاً *s. ship's bottom* جهاز کے پیندے کو سیپیوں وغیرہ سے صاف کرنا ؛ *s.* one's *chin* ڈاڑھی مونڈنا ؛ *s.* one's *boots* جوتے کے تلے پر سے کیچڑ وغیرہ صاف کرنا ؛ *s.* one's *plate* رکابی صاف کرنا یعنی کچھ باقی نہ رهنے دینا ؛ *ship scraped her side, paint, against the pier* جهاز نے پشتے سے رگڑ کھائی اور اس کا رنگ اتر گیا)- (۲) چھیل کر یا رگڑ کر داغ مٹانا یا نا هموار ی رفع کرنا ( جیسے *s. off the paint* ) - (۳) گڑھا کرنا ؛ کھودنا ( اکثر *out* کے ساتھ ) - (۴) کُھر چنے کی سی آواز پیدا کرنا یا نکالنا ( جیسے *s.* one's *feet* ) ؛ بے چینی کے وقت یا مقرر کی آواز کو دبانے کے لیے پاؤں کی رگڑ سے ایسی آواز نکالنا؛ تعظیماً جھکتے وقت بے ڈھنگے پن سے ایک پاؤں پیچھے هٹنا- (۵) ( *s. bow across fiddle-strings, s. fiddle,* also *s. abs.*) سا رنگی بجانا - (۶) کسی شے سے رگڑ کھانا یا اس سے بال بال بچنا ( جیسے *s. against the wall* ) - (۷) امتحان میں بہ مشکل کامیاب هونا - (۸) جز رسی یا کفایت شعاری یا مشکل سے روپیہ پیسہ جمع کرنا ( عموماً *up* اور *together* کے ساتھ) (جیسے *you must s. up enough* ) - (۹) کفایت شعاری کرنا ( جیسے *work & s. as one may* ) - (۱۰) (اسم ) کُھر چنے کی سی آواز ( جیسے *a s. of the pen* یعنی قلم کی تحریر کی آواز خصوصاً ایک دو اهم لفظ مثلاً دستخط)-(۱۱) ناگوار یا بیڈهب موقع-

*s. acquaintance* : کوشش کرکے ملاقات یا آشنائی پیدا کرنا -

*s. down* : پاؤں کی آواز یا رگڑ سے خاموشی پیدا کرنا -

*s. penny* : کنجوس ؛ بخیل -

*s. through* : بچ جانا ؛ بال بال بچنا ؛ اکثر مجازاً امتحان میں بمشکل کامیاب هونا -

**scraper,** *n.*: (۱) چھیلنے والا ؛ کُھر چنے والا - (۲) چھیلنے یا صاف کرنے کا آلہ - (۳) نوآموز بربط نواز ؛ اناڑی سا رنگیا - (۴) بخیل ؛ کنجوس ؛ جز رس ؛ کفایت شعار ؛ زر پرست ( شاذ ) -

**scraping,** *n.*: رگڑ کی آواز -

**Scratch,** *v.t.* & *i.*, *n.* & *a.*: (۱) کُھرچنا ؛ چھیلنا ؛ نوچنا ؛ خراش لگانا ؛ کھرونچا مارنا ؛ ناخن مارنا ؛ پنجہ مارنا ( جیسے *s. the surface of; threatened to s. my face* ) - (۲) اُوپر هی اُوپر عمل کرنا ؛ تہ تک نہ پهنچنا ( جیسے *someone scratched his name on the wall* ) - (۳) کھجانا ( خار پشت وغیرہ سے ) ( جیسے *s.* one's *head* ) ؛ سر کھجانا ( پریشانی کی حالت میں ) - (۴) حروف یا تصویر بنانا ( سطح پر ) - (۵) کھودنا ( چھیل کر ) - (۶) کُریدنا - (۷) قلم زد کرنا ( الفاظ وغیرہ کا ) ؛ پنسل سے مٹا دینا - (۸) خارج کردینا (گھڑ دوڑ کی فهرست سے گھوڑے یا شخص کا نام ) - (۹) نکال لینا یا خارج کر لینا ( مقابلے سے گھوڑے یا امیدوار کا نام ) - (۱۰) گھسیٹ لکھنا (جیسے *he is scratching off letters for post*) - (۱۱) اکٹھا کرنا ؛ جمع کرنا ؛ جز رسی یا مشکل سے روپیہ پیسہ جمع کرنا- (۱۲) ( اسم ) خراش کی آواز - (۱۳) خراش؛ کھرونچا؛ خفیف زخم ( جیسے *he got off with a s. or two* ) - (۱۴) وہ خط جهاں سے حریف دوڑ کا آغاز کرتا هے - (۱۵) ( جمع ) گھوڑوں کی ایک بیماری - (۱۶) ( صفت ) سرسری یا جلدی میں بنا یا هوا یا کھینچا هوا ( نقش وغیرہ ) - (۱۷) اٹکل پچو یا اندها دھند جمع کیا هوا ؛ جلدی میں جمع کیا هوا ؛ بے جوڑ ؛ متضاد ؛ بیچ میل ( جیسے *a s. crew* بیچ میل اهل جهاز ؛ *a s. collection* بیچ میل مجموعہ؛ *a s. team* بیچ میل ٹیم)-

*s. my back of I will s. yours* : تم میری کمر میں کھجاؤ میں تمهاری کمر میں کھجاؤنگا؛ من ترا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو -

*he scratched a few line* : اُس نے جلدی جلدی چند سطریں لکھ پھینکیں ؛ اس نے چند سطریں گھسیٹ ڈالیں -

*s.* one's *head* : سر کُھجانا؛ سرا سیمگی کی علامتیں ظاهر کرنا -

*s. about for stray seeds* : بکھرے بیجوں کو کُرید کر نکالنا -

*s. about for evidence* : شهادت تلاش کرنا؛ شهادت کا کھوج لگانا-

*s. out through* : مٹا دینا ؛ محو کر دینا -

*s. along* : ( عامیانہ ) زندگی کے دن کاٹنا ؛ گزر کرنا؛ گزارہ کرنا -

*s. a Russian & you find a Tartar* : روسی کو ذرا چھیلو تو اندر سے تاتاری نکلیگا ؛ سگ زرد برادر شغال -

*s. -cat* : کینہ توز عورت یا بچہ -

*toe the s.*: دوڑ کے وقت خط آغاز کا انگوٹھے سے چھونا ؛ (مجازاً) اپنے جتھے یا پارٹی کی ضروریات کی (خصوصاً دباؤ سے) تعمیل کرنا-

*come to* or *up the s.* : مقابلہ کرنا ؛ مقابلے کے لیے تیار هونا -

*a s. of pen* : دستخط یا تحریری حکم جو آسانی سے دیا جاسکے-

*s. -race* : برابر کی دوڑ؛ ایسی دوڑ جس میں کسی کے لیے کوئی رعایت نہ هو ؛ جس میں هر کوئی شریک هوسکتا هے ؛ جس میں کسی پر کوئی مزید پابندی نہ هو -

*s. man* or *s.*: ایسا شخص جس کو مقید یا مشروط دوڑ میں کسی قسم کی رعایت نہ دی جائے -

*s. -wig* : چھوٹی بالوں کی ٹوپی جو سر کے صرف ایک حصے کو ڈھکے-

*s. -work* : دیواری نقش و نگار ؛ پچی کاری؛ مینا کاری -

**Scratch,** *n.*, *Old S.* : شیطان ؛ ابلیس -

**Scratchy,** *a.*: (۱) ( تصویر ، نقش وغیرہ ) بھونڈا ؛ سرسری ؛ معمولی - (۲) ( قلم ) کُھردرا ؛ کاغذ پر اٹکنے والا ؛ چر چر کی آواز کرنے والا- (۳) (جهازی ملازم) بیچ میل؛ بے میل؛ بے جوڑ؛ مختلف الجنس-

**scratchily,** *adv.*: (۱) سرسری طور پر ؛ معمولی طرح سے - (۲) بیچ میل یا بے میل یا بے جوڑ طور پر -

**scratchiness,** *n.*: بیچ میل پن ؛ سرسری پن وغیرہ -

**Scrawl,** *v. i.* & *t.*, & *n.*: (۱) بد خط لکھنا ؛ گھسیٹنا ؛ گھسیٹ لکھنا - (۲) بد خطی - (۳) بد خط تحریر ؛ بد خط ، جلدی میں لکھی هوئی تحریر یا رقعہ -

**Scray,** *n.*: بحری ابابیل -

**Scream,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) چیخنا ؛ چلانا ؛ چیخ اُٹھنا ؛ دهاڑیں مارنا - (۲) ( دخانی انجن وغیرہ کا ) سیٹی بجانا - (۳) غل کرنا؛ کوک مارنا ( پرندوں کا )؛ چنگھاڑ مارنا ( جانوروں کا ) - (۴) بے اختیار هو کر هنسنا ؛ هنستے هنستے بے قرار هو جانا یا پیٹ میں بل پڑ جانا ( جیسے *screamed with laughter* ) - (۵) چلا کے بولنا ( جیسے *she screamed that she dared not jump*)؛ چیخنا چلانا ( اظهار ملامت کے لیے ) -

*screaming farce, fun* : قہقہہ انگیز نقل یا تماشا ؛ نهایت مضحک یا قہقہہ آور نقل یا تماشا -

*s. out curse, order* : کہہ ڈالنا ؛ بول اُٹھنا ؛ چیخ اُٹھنا ؛ پکار اُٹھنا ؛ بآواز بلند لعنت ملامت کرنا ؛ چیخ چیخ کر

کوسنا ؛ چلا کر حکم دینا ؛ باآواز بلند حکم دینا -

*ss. of pain* : درد کی آہ و بکا -

*screamingly, adv.*: چیخ کر ' چلا کے وغیرہ -

*screamy, a.*: پر شور ؛ چیخ پکار کرنے والا ؛ غضبناک ؛ قصہ ور -

*screamily, adv.*: چیخ پکار کے طور پر -

*screaminess, n.*: چیخ پکار کی عادت -

**Screamer, *n.***: (۱) چیخیں مارنے والا ؛ چیخ پکار کرنے والا - (۲) کوک مارنے والا پرندہ ؛ چنگھاڑنے والا جانور - (۳) ( مبتذل ) قہقہہ انگیز داستان؛ تمسخر خیز قصہ ؛ اعجوبہ -

**Scree, *n.* (often pl.)**: (۱) پہاڑ کی ڈھلان (جس پر سنگ ریزے اور پتھر پڑے ہوں) - (۲) (ڈھلواں پہاڑ کے) سنگ ریزے جو چلنے سے پھسلتے ہوں-

**Screech, *v. i.* & *t.* & *n.***: چیخنا؛ چلا اٹھنا؛ چنگھاڑنا؛ چیخیں مارنا؛ کوک مارنا ؛ ڈر سے چیخنا ؛ خوف سے چلانا ؛ غصے میں چنگھاڑنا - زور سے چیخنے والے اُلو کی ایک قسم ؛ گھگھو -

*s. -owl* :

**Screed, *n.***: (۱) طولانی نا گوار تقریر ؛ طویل خط ؛ اُکتا دینے والا خطبہ یا تقریر - (۲) دفتر شکایات ؛ شکوے کا طومار - (۳) گارے ' چونے یا لکڑی کی پٹی جس سے سطح پر پلاسٹر کیا جاتا ھے اور جو خانوں میں تقسیم ہوتی ھے -

**Screen, *n.* & *v. t.***: (۱) چق ؛ چلمن ؛ پردہ - (۲) ٹٹی؛ آڑ ؛ اوٹ؛ قنات - (۳) منقش دیوار جو صحن وغیرہ کو محصور کرتی ھے- (۴) گرجا کا برآمدہ - (۵) بشرہ یا چہرے کی صورت ( کسی خیال یا جذبے کو چھپانے کے لیے ) - (۶) تدبیر یا جتن (چھپانے یا حفاظت کی غرض سے ) - (۷) اس طرح کی حفاظت - (۸) نوٹس بورڈ ؛ تختہ جس پر اعلان وغیرہ چپکائے جاتے ہیں؛ تختۂ اعلان- (۹) چادر وغیرہ جس پر لالٹین سے تصویریں ڈالی جاتی ہیں- (۱۰) بڑی چھلنی - (۱۱) غیر موصل ؛ برقی روک ؛ مقناطیسی روک - (۱۲) پردہ کرنا ؛ آڑ کرنا؛ چھپانا ' اوجھل کرنا؛ بچانا؛ محفوظ کرنا؛ حفاظت کرنا ؛ پناہ دینا (*from* کے ساتھ' نیز مجازاً)-(۱۳) چھاننا؛ پوست کو فضلے سے جدا کرنا - (۱۴) ( فوٹو گرافی) پردہ جو تصویر لیتے وقت پیچھے لگا دیا جاتا ھے تا کہ عقبی منظر خوشنما معلوم ہو -

*a cavalry s.*: رسالہ ' جو دشمن کے جاسوسوں اور دشمن کے لشکر کے درمیان حائل ہو جاتا ھے -

*fire -s* : آگ روک پردہ -

*folding -s.* : مڑ واں چلمن ؛ تہ ہونے والی چق ؛ تہ ہونے والی چلمن ؛ دوہری ٹٹی -

*he put on an s. of indifference* : اس نے ( اپنے اوپر ) بے پروائی کا پردہ ڈال لیا -

*screened coal* : چھنا ہوا کوئلہ -

*screenings* : فضلہ ؛ بور ؛ چورہ -

*they prepared an attack behind a s. of trees* : انہوں نے درختوں کی آڑ میں حملے کی تیاری کی -

*under the s. of night* : رات کے پردے میں -

*window -s.*: چلمن دریچہ ؛ کھڑکی کی چلمن -

**Screeve, *v. i.***: لکھنا ؛ رنگین چاک سے لکھنا ؛ تصویر کھینچنا فرش وغیرہ پر تصویر کھینچنا -

*screever, n.*: ( عامیانہ ) فرشی تصویر بنانے والا مصور -

**Screw, *n.***: (۱) پیچ - (۲) پیچ کا پھراؤ - (۳) ترچھا گھومنا ؛ غیر متوازی حرکت - (۴) کنجوس؛ مکھی چوس؛ بخیل - (۵) چھوٹا سا مڑا ہوا تماکو کا کاغذ - (۶) ( مبتذل) تنخواہ ؛ مزدوری - (۷) پیچ نما ؛ پیچ صورت - (۸) پیچ کسنا ؛ تنگ کرنا ؛ چست کرنا ؛ پیچ گھمانا؛ مروڑی دینا ؛ پیچ پھیرانا ؛ مروڑنا ؛ دبانا ؛ پیچ لگانا - (۹) ستانا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا - (۱۰) کنجوس ہونا ؛ بخیل ہونا ؛ بخل کرنا ؛ کنجوسی کرنا - (۱۱) چھیننا ؛ جھپٹنا ؛ اینٹھنا ؛ ہڑپ کر جانا ؛ استحصال بالجبر کرنا - (۱۲) کج روی کرنا ؛ کج رو ہونا ؛ منحرف ہونا ؛ انحراف کرنا - (۱۳) نچوڑنا -

*boards were screwed down* : تختوں کے پیچ کسے ہوے تھے-

*common - s.*: مشترک پیچ -

*differential* or *Hunter's s.*: ھنٹر والا پیچ -

*endless s.*: ہمیشہ گھومنے والا پیچ -

*female* or *interior s.* : اندرونی پیچ؛ اندر دندانے والا پیچ -

*give it another s.*: اس کو ایک بار اور گھماؤ ؛ ایک مروڑی اور دو-

*have a s. loose* : کوئی پیچ ڈھیلا ہونا ؛ ( مجازاً ) کوئی کور کسر ہونا ؛ خصوصاً دماغ میں فتور ہونا -

*his head is screwed on the right way* : وہ سمجھ بوجھ رکھتا ھے-

*interrupted s.*: پیچ 'جس کے دندانے کہیں کہیں گئے ہوں؛ گسستہ پیچ -

*left -handed s.*: بائیں جانب گھومنے والا پیچ -

*male* or *exterior s.* : بیرونی پیچ ؛ باہر دندانے والا پیچ -

*perpetual s.*: دائمی پیچ -

*put the s. on* : (۱) پیچ کسنا - (۲) دباؤ ڈالنا ؛ اثر ڈالنا -

*s. -bolt* : پیچ دار بلی؛ پیچ دار چٹخنی -

*s. coupling* : جوڑ کا یا جوڑی وال پیچ ؛ دایاں اور بایاں مادہ پیچ جس کے ذریعے نلوں وغیرہ کے سرے ملائے جاتے ہیں -

*s.-cutter* : پیچ تراش؛ مروڑی کٹ؛ پیچ کاٹنے کا آلہ ؛ آلۂ پیچ تراش-

*s.-driver* : پیچ کش' آلہ جس سے پیچ کسی چیز میں گھماکے بٹھاتے ہیں-

*s.-eye* : ناکے کا پیچ ؛ حلقہ دار پیچ ' جس میں اوپر تاگے وغیرہ کے لئے حلقہ بنا ہوتا ھے -

*s. gear* : پیچ کی گراری ؛ دندانہ دار پیچ -

*s.-hook* : پیچ دار ھک ؛ پیچ دار کانٹا یا آنکڑا -

*s. -jack* : (۱) آلۂ دندان سازی ؛ دندتوڑا ؛ دندان پیرا ؛ ایک آلہ جس کے ذریعے دانتوں میں فاصلہ درست کیا جاتا ھے - (۲) دیکھو Jack نمبر (۱) (carriage jack) -

*s.* one's *courage to the sticking -place* : اتنی ہمت کرنا کہ اس نقطے پر قائم رھے جہاں رہنا ضروری ھے -

*s.* one's *face into wrinkles*: منہ بناتے بناتے جھریاں ڈال لینا-

*s.-pile* : گھمار پیچ ' جس کے نیچے کے رخ پیچ ہوتے ہیں اور وہ گھما کر بیٹھایا جاتا ھے -

*s.-pine* : اناناسیہ ' درخت جس کے پتے بل کھائے ہوے اناناس کی طرح ہوتے ہیں -

*s.-plate* : چھلنا' جس میں پیچ کاٹنے کے روزن بنے ہوتے ہیں؛ مسجبہ-

*s.-pod* : پیچ ترنہ ' یہ ایک پودا ھے جس کے ڈوڈے پیچیدہ اور خمیدہ ہوتے ہیں -

*s. press* : شکنجہ ( خصوصاً جلد سازوں اور مطبع والوں کا ) -

*s.-propeller* : جہازی پنکھا یا بادکش جو پانی یا ہوا کو کاٹتا ہوا چلتا ھے -

*s.steamer* : بادکش دار ؛ رفاسہ -

*s. stiffly* : پیچ گھمانا -

*s.-tap* : پیچ سنبہ ؛ مادہ یعنی اندرونی پیچ کاٹنے کا آلہ -

*s. up door* : دروازہ بند کرنا ؛ کنڈی دینا -

*s. up* (person) : کسی شخص کے آگے سے دروازہ بند کر دینا ؛ دروازہ لگا دینا -

*s. up* one's *courage* : کمر ہمت باندھنا ؛ ہمت کرنا ؛ جرأت بہم پہنچانا -

*s. up* one's *eyes* : آنکھیں بھینچنا -

*s. valve* : پیچ کا ڈھکنا یا ڈاٹ جو پیچ سے کھلتی بند ہوتی ھے -

*s.-wheel* : پیچ کا پہیہ ؛ جو پیچ سے چلتا ہو -

*s.-wrench* : پیچ کی سنسی -

*the management wants screwing up*: منتظمین کو مضبوط بنانے، ہمت دلانے یا سرگرم کار کرنے کی ضرورت ھے -

*wood -s.*: چوبین پیچ؛ چوبین مروڑی -

**screwable,** *a.* : پیچ کشی کے لائق ؛ کسنے ' کھینچنے کے قابل -

**Screw,** *n.* : (۱) نکما یا بڈھا گھوڑا - (۲) بدلگام یا شریر گھوڑا ؛ ٹٹو ؛ ٹٹوانی -

**screwy,** *a.* : نکما ؛ ناکارہ ؛ بدلگام -

**Screwed,** *a.* : ( عامیانہ ) متوالا ؛ بدمست -

**Scribble,** *v. t. & i. & n.* : (۱) گھسیٹنا ؛ بد خط لکھنا ؛ جلدی میں لکھنا ؛ شکستہ لکھنا - (۲) قلم برداشتہ لکھنا ؛ بے پروائی سے لکھنا ؛ لکھا مارنا ؛ گھسیٹ دینا - (۳) (عموماً طعن یا بناوٹی انکسار سے ) اخبار نویس ہونا ؛ جریدہ نگاری کرنا - (۴) قافیہ پیمائی کرنا ؛ تک بند ہونا ؛ شعر گوئی کرنا - (۵) (اسم) شکستہ ' گھسیٹ ' بد خط تحریر ؛ قافیہ پیمائی -

*scribbling-paper* : پرچہ ؛ کاغذ کا ٹکڑا ( معمولی یاد داشتیں لکھنے کے لیے ) -

*s. -diary* : روز نامچہ' سر سری -

**scribblement,** *n.*: ( شاذ ) شکستہ ؛ گھسیٹ؛ بد خط تحریر -

**scribbler,** *n.* : شکستہ نویس ؛ بد خط ؛ بد نویس؛ تک بند -

**Scribble,** *v. t.* : دھنکنا ؛ تومنا ( روئی ' اون وغیرہ ) -

**scribbler,** *n.* : روئی دھنکنے کی چرخی ؛ دھنکنی -

**Scribe,** *n. & v. t.* : (۱) کاتب ؛ منشی ؛ محرر ؛ لکھنے والا ؛ تحریر کرنے والا ؛ تحریر کنندہ ؛ نویسندہ - (۲) (انجیل میں) قدیم یہودی نویسندہ ؛ محافظ نوشتہ جات ؛ نوشتہ دار؛ صاحب وثائق - (۳) یہودی عالم ؛ حبر - (۴) گنیا ؛ خط کش ؛ جس سے تختے وغیرہ پر نشان لگا دیتے ھیں ( نیز *s. owl* ) - (۵) ( فعل ) خط ڈالنا ؛ نشان لگانا -

*scribing -compass, scribing-iron* : دائرہ کش ؛ پرکار -

**scribal,** *a.* : حبری ؛ کاتب یا کتبات سے متعلق -

**scriber,** *n.* : نشان انداز ؛ خط کش -

**Scrim,** *n.* : ( گون وغیرہ کا ) استر ؛ استر کا کپڑا -

**Scrimmage, scru-,** *n.* : کھینچا تانی ؛ کش مکش ؛ چھینا جھپٹی ( بہت سے اشخاص کی خصوصاً فٹ بال کے کھیل میں )؛ گتھم گتھا ؛ هشت مشت ( نیز مخفف scrum ) -

**Scrimp,** *v. t. & i.* : (۱) تنگ کرنا ؛ سکیڑنا - (۲) کنجوسی کرنا ؛ بخیل ہونا؛ کنجوس ہونا -

**scrimpy,** *a.* : بخیل ؛ کنجوس ؛ جز رس -

**Scrimshank,** *v. i.*: ( فوجی عامیانہ ) کام چور ہونا؛ گولی بچانا؛ کام سے کترانا -

**Scrimshaw,** *v. t. & i. & n.* : (۱) جڑت کرنا ؛ گل بوٹے بنانا ؛ سجانا ؛ صنعت کاری کرنا - (۲) (اسم) جڑت ؛ گل کاری ( خصوصاً ملاحوں کی بطور تفنن ) -

**Scrinium,** *n.* (pl. *-ia*): ( رومی اثریات) نلوا ؛ نوشتہ دان؛ چھوٹا صندوقچہ یا نلکا جس میں مخطوطات رکھے جائیں -

**scrimshanker,** *n.*: اسم مذکورہ بالا معنوں میں -

**Scrip,** *n.* : (قدیم) فقیر کی جھولی ؛ زنبیل ؛ کشکول ؛ کچکول ؛ بستہ ؛ جز دان ؛ بقچہ -

**Scrip,** *n.* : رقعہ ؛ پرچہ؛ چٹھی؛ مشروط صداقت نامۂ زر جو چند روز کے لئے باقاعدہ صداقت نامۂ زر کا قائم مقام ہوتا ھے؛ کچی رسید -

**Script,** *n.* : ( ۱ ) ( قانون ) (اصل) تحریر یا دستاویز - (۲) تحریر؛ لکھائی؛ نوشت ؛ ھاتھ کی یا قلمی تحریر؛ مخطوطہ - ( ۳ ) کسی زبان کو لکھنے کا طریقہ؛ تحریر ؛ خط ؛ رسم الخط - ( ۴ ) حروف تحریری ؛ ایسے سربی حروف جو قلمی حروف کی نقل ھوں -

**Scriptorium,** *n.* (pl.-s,-*ia*): دارالانشا؛ محرر خانہ ؛ کتابت خانہ ( خصوصاً خانقاھوں میں ) -

**Scriptural,** *a.*: توراتی ؛ انجیلی ؛ منصوص ؛ کتاب مقدس کا ؛ منقول ؛ منقولی -

**scripturalism,** *n.* : (۱) نصیات ؛ حدیثیات - (۲) منقولات پسندی؛ منقولیت -

**scripturalist,** *n.* : انجیلی ؛ انجیل پرست ؛ نصی ؛ منقولی ؛ منقولات کا قائل -

**scripturally,** *adv.* : منقولانہ؛ از روے نصوص؛ بطریق منقول -

**scripturalness,** *n.* : منقولیت ' منصوصیت -

**Scripture ,** *n.* : (۱) انجیل ؛ بائبل ( خواہ اس میں عہد عتیق کی غیر معتبر کتابیں شامل ہوں یا نہ ہوں)؛ توریت؛ زبور؛ صحیفے ؛ صحف انبیا - ( ۲ ) غیر عیسائی قوموں کی دینی کتاب مثلاً وید ' شاستر ' پران ' قرآن وغیرہ ؛ کتاب اللہ؛ مذھبی کتاب - ( ۳ ) ( قدیم ) کتبہ ؛ نوشتہ -

*a. s. text* : انجیلی متن؛ کتاب مقدس کا متن

*Holy S.* or *the Ss.*: انجیل مقدس ؛ کتاب مقدس -

*s. -reader* : انجیل خواں ؛ وہ شخص جو غریبوں کے مکانوں پر جا کر انجیل سناتا ھے -

**Scrivener,** *n.*: (۱) (تاریخ) عرضی نویس ؛ قبالہ نویس ؛ کاتب ؛ محرر؛ تحریر کنندہ ؛ نویسندہ - (۲) مہاجن ؛ ساھوکار ؛ دلال -

*s.'s palsy* : تشنج کاتب ؛ ایک قسم کا اعصابی مرض جس سے انسان لکھنے کے قابل نہیں رھتا -

**Scrobiculate,- ated,** *aa.* : ( حیوانیات و نباتیات ) جھریالا ؛ شکن پر شکن ؛ پُرچیں ؛ شکن دار -

**Scrofula,** *n.* : کنٹھ مالا ؛ گلسوا ؛ خنازیر -

**scrofulous** *a.* : خنازیری -

**scrofulously,** *adv.* : بطور ( مرض ) خنازیر -

**scrofulousness,** *n.* : خنازیریت -

**Scroll,** *n. & v. t. & i.*: (۱) مکتوب ؛ طومار ؛ لپٹا ہوا کاغذ - (۲) (قدیم) فہرست؛ جدول - (۳) (قدیم) مرغول؛ کنگاز؛ ترصیع؛ ترصیع کاری - (۴) سر کمنچہ؛ سارنگی کا سرا - (۵) نقش و نگار ؛ بیل بوٹے - (۶) توقیع ؛ طغریٰ ؛ جو کسی کاغذ یا فیتے پر بنا ہوا ہو - ( ۷ )

(فعل) ( شاذ ) لپٹنا ؛ لپیٹنا ؛ بل دینا ؛ بل کھانا ؛ خمیدہ ہونا۔ (۸) آراستہ کرنا ؛ بیل بوٹے کاڑھنا ؛ نقش و نگار بنانا ۔

*s.-bone* : استخوان مکتوبی ؛ چرخ ھتی ۔

*s.-gear* : مرغولہ دار یا نپیت کی گراری ؛ گیر جس میں دندانہ دار پہیے ہوں ۔

*s.-head* : جہازی مرغول ۔

*s.-lathe* : نقاشی خراد جس سے نقش و نگار بنائے جاتے ہیں ۔

*s.-saw*: نقاشی ارہ ؛ مہین ارہ ؛ باریک ارہ ۔

*s.-wheel* : دندانہ دار حلقہ یا چرخ ۔

*s.-work*: نقش و نگار ؛ بیل بوٹے ؛ نقاشی کے نمونے ۔

**Scroop**, *n.* & *v. i.*: سامعہ خراش یا کرخت آوازیں ( نکالنا ) ۔

**Scrotum**, *n.* ( pl. *-ta* ) : خصیہ دانی ؛ بیضہ دانی ؛ خصیوں کی تھیلی ؛ انڈ کوش ؛ صفن ؛ فوطہ ۔

**scrotal**, *a.* : خصیہ دانی کا ؛ صفنی ۔

**scrotitis**, *n.* : خصیہ دانی کی جلن ؛ بیضہ دانی کی سوزش ؛ قروہ ؛ التہاب صفن ۔

**scrotocele**, *n.* : خصیہ دانی کا دنبل یا ورم ؛ قروہ ؛ فتق صفنی ؛ صفنی قیلہ ۔

**Scrounge**, *v. i.* & *t.*: (۱) قبضہ جما لینا ؛ مالک بن بیٹھنا ؛ دبا بیٹھنا ؛ تصرف میں لانا ۔ (۲) بھیک مانگتے پھرنا ؛ بھیک مانگ کر حاصل کرنا ۔

**scrounger**, *n.*: قبضہ جمانے والا ؛ مالک بن بیٹھنے والا وغیرہ ۔

**Scrub**, *n.* : (۱) روئیدگی ؛ گھاس پھوس ؛ گھاس پات ؛ جھاڑ جھاڑی ؛ جھاڑ جھنکاڑ ۔ (۲) فرسودہ گھسی ہوئی جھاڑو یا برش یا مونچھیں ۔ (۳) سفلہ ؛ کمینہ ؛ سفلہ ؛ پاجی ؛ ذلیل ۔ (۴) ادنیٰ شے ؛ حقیر اور کم مایہ چیز ؛ ناچیز ۔ (۵) زیر درختی ۔ (۶) (کھیلوں میں امریکی روزمرہ) کھلاڑی جو کسی باضابطہ ٹیم سے تعلق نہ رکھتا ہو ؛ پھٹکل کھلاڑی ۔ (۷) دوسری یا کم زور ٹیم ۔ (۸) بیس بال ( base-ball ) کا کھیل جس میں مقررہ کھلاڑیوں سے کم ہوں ۔

*s.-oak* : امریکی بلوط ؛ بونا بلوط ۔

*s. -team* : (مجازاً) کم زور ٹیم ۔

**scrubby**, *a.* : بے حقیت ؛ ھیچ ؛ فرو مایہ ۔

**scrubbiness,scrubbing**, *nn.*: بے مایگی ؛ فرومایگی ؛ ھیچ ؛ بے حقیقت ہونا ۔

**Scrub**, *v. t.* & *i* & *n.*: (۱) گھسنا ؛ رگڑنا ؛ مانجھنا ؛ چھانٹنا ۔ (۲) مل مل کے دھونا یا صاف کرنا (خصوصاً جھاڑو سے) ۔ (۳) جھاڑو دینا ؛ جھاڑن سے جھاڑنا ۔ (۴) گیس کے بعض اجزا چن لینا ؛ نکال لینا ؛ خارج کر دینا ۔

*I would rather s. for my living* : مجھے جھاڑو دے کے پیٹ پالنا منظور ھے ۔

*scrubbing -board* : دھوبی کا پٹڑا ؛ دھوبی کا تختہ ۔

**Scrubber**, *n.* : (۱) جھاڑو ؛ پوچھن ۔ (۲) گیس کو صاف یا خالص کرنے کا ارزار ؛ گاز روب ۔

**Scruff**, *n.* : گدی ؛ قفا ؛ گردن کی پیھٹہ ؛ گردن کا پچھلا حصہ ۔

*take by the s. of the neck* : گردن پکڑنا ؛ گدی پکڑنا ۔

**Scrum (-age)** : دیکھو Scrimmage ۔

*scrum-half* : ( فٹ بال ) وہ ھاف بیک جو گیند کو کھلاڑیوں کے ھجوم میں ڈالتا ھے ۔

**Scrumptious**,*a.*: (عامیانہ) لذیذ ؛ مزہ دار ؛ بہت خوب ؛ عمدہ ۔

**Scrunch** : = Crunch ۔

**Scruple**, *n.* & *v. t.* & *i.* : عطاروں کا ایک وزن بقدر ۲۰ گرین ؛ یکماشی ۔ (۲) ( قدیم ) کم وزن ؛ ھلکا ۔ (۳) جھجھک ؛ تامل ؛ پس و پیش ؛ ارتیاب ( جو کسی اخلاقی یا اعتقادی بنا پر ہو ) ؛ احتیاط ؛ اخلاقی عذر ۔ (۴) پس و پیش کرنا ؛ تامل کرنا ؛ جھجکنا ؛ ھچکچانا ؛ احتیاط برتنا ؛ محتاط ہونا ؛ شک و شبہ کرنا ۔

*he did it without s.* : اس کا ارتکاب بلا تامل کیا ؛ اس نے اس فعل کے ارتکاب میں ذرا بھی تامل نہیں کیا ۔

*he is a man of no s.* : اس کو کسی فعل کے ارتکاب میں کوئی تامل نہیں ؛ وہ نیک و بد یا جائز و ناجائز کی پروا نہیں کرتا ۔

*he would s. lying* : اس کو جھوٹ بولنے میں تامل ہوگا ۔

*they have ss. about doing* : اس کے کرنے میں تامل یا احتیاط کرتے ہیں ۔

*they make no s. to do* : ان کو اس کے ارتکاب میں کچھ تامل نہیں ہوتا ۔

**Scrupulous**, *a.* : (۱) متامل ؛ شکی ؛ وھمی ۔ (۲) محتاط ؛ متدین ؛ احتیاط پسند ۔ (۳) صحت پسند ؛ صداقت پرست ۔

*s.attention* : انتہائی غور و توجہ ۔

*s. care* : انتہا درجے کی احتیاط ۔

*s. cleanliness* : کمال صفائی یا طہارت ۔

*s. honesty* : بے لوث دیانت ؛ انتہائی دیانت ۔

*s.methods*: طریق تدین ؛ ایسے طریقے جو احتیاط پر مبنی ہوں ۔

*s. respect* : انتہائی احترام ۔

**scrupulosity, scrupulousness**,*nn.*: (۱) حزم ؛ احتیاط ؛ تدین (۲) شک ؛ وھم ۔ (۳) صحت پسندی ؛ راستی پرستی ۔

**scrupulously**, *adv.*: احتیاط پسندانہ ؛ محتاطانہ ؛ پوری دیانت داری سے ؛ احتیاط سے ؛ غور و فکر سے ؛ تامل یا اندیشہ سے ۔

**Scrutator**, *n.* : مفتش ؛ جانچ پڑتال کرنے والا ؛ ناظر ؛ خصوصاً وہ شخص جو اخباروں کے خطوں وغیرہ کی پڑتال کرتا ھے ۔

*Scrutin, n. S. d' arrondissemente, de liste* : ( فرانسیسی) طریقۂ انتخاب ؛ وہ طریق انتخاب کہ ایک شخص ایک یا ایک سے زیادہ نمائندوں کے حق میں رائے دے ؛ انتخاب بالقرعہ ۔

**Scrutineer**, *n.* : جانچ پڑتال کرنے والا ؛ پڑتال کنندہ ؛ تنقیح کرنے والا ؛ وہ شخص جو پوشیدہ رایوں کی پڑتال کرتا ھے ؛ مفتش آرا ۔

**Scrutinize**, *v.t.* : جانچنا ؛ پڑتالنا ؛ جانچ پڑتال کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ آزمائش کرنا ؛ تلاش کرنا ؛ تجسس کرنا ۔

**Scrutiny**, *n.* : ( ۱ ) جانچ پڑتال ؛ تنقیح ؛ تلاش ؛ تجسس ؛ احتساب ؛ پرسش ؛ دیکھ بھال ۔ ( ۲ ) احتساب آرا ؛ رایوں کی جانچ پڑتال ؛ تنقیح آرا ۔

*demand a s.* : رایوں کی جانچ پڑتال کا مطالبہ کرنا ۔

**Scry**, *v.i.* : عمل حاضرات میں بلور کا استعمال کرنا ؛ بلور برتنا یا دکھانا ( نیز دیکھو crystalgazing ) ۔

**scryer**, *n.* : عامل بالبلور ؛ بلور نما ۔

**Scud**, *v. i.* & *n.* : (۱) دوڑ جانا ؛ بھاگتے چلا جانا ؛ ہوا ہو جانا ؛ کافور ہوجانا ۔ (۲) (جہازرانی) ہوا کے آگے آگے چلا جانا ۔ (۳) (اسم) ریل ؛ ریل پیل ؛ بھاگ دوڑ ؛ دوڑ دھوپ ۔ (۴) اڑتا بادل ۔

**Scudo**, *n.* (pl. *-di*): سکودو ؛ ایک قدیم اطالی سکہ جو ۴ شلنگ کے برابر تھا ۔

**Scuff,** *v.i.* : - لڑ کھڑانا؛ لڑکھڑا کر چلنا ؛ پاؤں گھسیٹ کر چلنا ؛گھسٹنا

**Scuff,** *n.* : -(scruft, scuft نیز scuff (اب عموماً مستعمل ھے؛ گدی

**Scuffle,** *v.i.* & *n.* : (۱) دھکم دھکا کرنا ؛ لپٹ جانا ؛ گتھ جانا ؛ کشتم کشتا ھونا - (۲) کشتم کشتا ؛ پکڑ دھکڑ ؛ لڑائی بھڑائی ؛ لڑائی دنگا ؛ ھاتھا پائی ؛ دھینگا مشتی -

**Scug,** *n.* : (عامیانہ) گھر گھسنا ؛ ایسا شخص جو میل جول' کھیل کود میں حصہ نہ لے اور مردانہ اخلاق و اطوار سے عاری ھو -

**Scull,** *n. v. t.* & *i.* : (۱) ڈانڈ ؛ چپو - (۲) کشتی چلانا؛ چپو چلانا - (۳) چلانا ؛ کشتی کو چلانا ؛ دھکیلنا ؛ کھینا -

**Sculler,** *n.* : (۱) ناؤ ؛ چھوٹی کشتی ؛ مور پنکھی - (۲) کشتی بان ؛ کشتی راں ؛ کھیویا -

**Scullery,** *n.* : باورچی خانے کا ایک حصہ جہاں برتن رکھے اور دھوئے جاتے ھیں ؛ برتن دھونے کی جگہ -

**Scullion,** *n.* : (قدیم شاعرانہ ؛ ادیبانہ) برتن دھونے یا مانجھنے والا ؛ شفرچی -

**Sculp,** *v. t.*: = Sculpture (روز مرہ بجائے)

**Sculpin,** *n.* : بچھو مچھلی ؛ خار ماھی ؛ امریکہ کی خار دار بحری مچھلیوں کی بعض قسمیں -

*Sculpsit, Sculpserunt,* (abbr. *se.* or *sculps*) *v. sing.* & *pl. 3rd pers* : بقلم فلاں ؛ عمل فلاں؛ تصویر وغیرہ کے نیچے صناع اپنے نام کے ساتھ یہ لفظ لکھ دیتے ھیں -

**Sculptor,** *n.* : - بت تراش؛ بت ساز ؛ سنگ تراش؛ نقاش ؛ بت گر -

**sculptress,** *n.* مذکورۂ بالا کی تانیث -

**Sculpture,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) سنگ تراشی ؛ بت تراشی؛ بت سازی ؛ نقاشی - (۲) بت ؛ مورت ؛ تراشی ھوئی چیز - (۳) (حیاتیات و نباتیات) سیپی وغیرہ پر ابھرے ھوئے یا اندر گھسے ھوئے نشان ؛ نقوش (قدرتی) (۴) (فعل) پتھر یا بت تراشنا ؛ بت گری یا نقاشی کرنا - (۵) متمثل کرنا ؛ تصویر یا مورت بنانا - (۶) بت آرائی کرنا ؛ بتوں یا مورتوں سے سجانا (مکان وغیرہ کو) - (۷) بت تراش ھونا

**sculptural,** *a.* : بت تراشی کا ؛ سنگ تراشی کا -

**sculptured,** *a.* : ممثل ؛ منقش ؛ متمثل -

**sculpturesque,** *a.* : تماثیلی ؛ بت دار -

**sculpturally,** *adv.* : بت تراشانہ ؛ بت گرانہ -

**Scum,** *n. v.t.* & *i* : (۱) کف ؛ جھاگ ؛ پھین ؛ پھپوندی - (۲) (مجازاً) فضلہ ؛ تلچھٹ ؛ ردی یا نکمی چیز ؛ غثا - (۳) (فعل) جھاگ یا کف اتارنا - (۴) جھاگ آنا ؛ جھاگ ھوجانا -

**scummy,** *a.* : جھگیلا ؛ کف دار ؛ پھپوندی لگا -

**Scumble,** *v.t.* & *n.* : (۱) (روغنی تصویروں کا) رنگ ھلکا کرنا؛ پچارا دینا ؛ ھاتھ پھیرنا (رنگ کا) - (۲) (اسم) ھلکا پچارا ؛ رنگوں کو ھلکا کرنا ؛ رنگ پیرائی -

**Scuncheon.** *n.* : چھت یا برج کے مثمن زاویوں کے نیچے کی محرابیں ؛ کمانچہ ؛ شملہ -

**Scupper** *n.* : جہاز کی موری یا پرنالہ -

**Scupper,** *v.t.* : (عامیانہ) یک بہ یک قتل عام کرنا ؛ بیڑا غرق کرنا ؛ تیا پانچا کر دینا ؛ فیصلہ کر دینا -

**Scurf,** *n.* : (۱) جلد کی بھوسی ؛ میل ؛ پپڑی ؛ بفا ؛ خشکی ؛ (خصوصاً) سر کی خشکی - (۲) میل کچیل ؛ پھپوندی وغیرہ کی تہہ جو کسی چیز کے اوپر جم جائے -

**scurfy,** *a.* : پپڑیلا ؛ پھپوندی لگا ؛ میلا کچیلا ؛ داغ دار -

**scurfiness,** *n.* : پپڑیلاپن' بھوسی کی کثرت؛ سر کی خشکی کی افراط -

**Scurril, Scurrile,** (archaic) **Scurrilous,** *aa.* : فحش ؛ دشنام آمیز ؛ قبیح ؛ گندہ ؛ گندہ دھن ؛ بد زباں -

**scurrilously,** *adv.* : گندہ دھنی سے؛ بدزبانی سے؛ گالی گلوچ کے طور پر ؛ فحش گوئی سے -

**scurrility,** *n.* : (۱) فحش گوئی؛ گندہ دھنی؛ دریدہ دھنی ؛ بد زبانی؛ بد لگامی؛ بد کلامی؛ گالی گلوچ ؛ گالم گلوچ - (۲) کمینہ پن ؛ پاجی پن ؛ سفلہ پن -

**Scurry,** *v.i.* & *n.* : (۱) کھسک جانا ؛ فرار ھو جانا ؛ جلدی جلدی چلنا ؛ پو تدے بھاگنا ؛ کافور ھو جانا ؛ رفو چکر ھو جانا - (۲) (اسم) تیز خرامی ؛ تیز روی ؛ گریز پائی - (۳) تیز روی کی آھٹ یا آواز ؛ سرسراھٹ - (۴) مختصر اور تیز گھڑ دوڑ -

*polo -s.* : پولو کے گھوڑوں کی دوڑ -

*the scurrying mice* : سبک رو یا گریز پا چوھے -

**Scurvy,** *a.* & *n.* : (۱) کمینہ ؛ سفلہ ؛ رذیل ؛ فرومایہ ؛ نفرا - (۲) قابل نفرت ؛ حقارت انگیز ؛ کریہہ منظر ؛ مکروہ ؛ خسیس؛ دنی - (۳) (اسم) داءالحضر ؛ حضر ؛ اسقربوط ؛ یہ ایک مرض ھے جو فساد خون سے پیدا ھوتا ھے ' اس کی علامت یہ ھے کہ مسوڑے سوج جاتے ھیں ' جسم پر سیاہ داغ پڑ جاتے ھیں اور ھاتھ پاؤں میں درد رھتا ھے ' یہ مرض عام طور پر ملاحوں اور جہاز رانوں کو لاحق ھوتا ھے ؛ فساد خون ؛ خارش -

*a s. fellow* : کمینہ شخص؛ ذلیل آدمی -

*s.- grass* : گیاہ اسقربوط ؛ اسقربوطی گھاس ؛ یہ ایک پودا ھے جو دافع اسقربوط خیال کیا جاتا ھے -

*a s. trick* : کمینہ چال؛ سفلانہ دھوکا -

**scurvied,** *a.* : اسقربوطی ؛ اسقربوطی مریض ؛ وہ شخص جس کو اسقربوط کا عارضہ ھو ؛ خارش زدہ -

**scurvily,** *adv.* : اسقربوطانہ ؛ مرض اسقربوط کے متعلق ؛ منسوب بہ اسقربوط -

**Scut,** *n.* : چھوٹی دم ؛ ٹنڈ ؛ خرگوش ' ھرن وغیرہ کی دم -

**Scutage,** *n.* : (تاریخ) زر بدل ؛ وہ محصول جو قرون وسطیٰ میں ذاتی خدمت انجام نہ دینے کے معاوضہ میں دیا جاتا تھا -

**Scutch,** *v. t.* & *n.* : (۱) کوٹ کر تیار یا صاف کرنا (خصوصاً سن کے کپڑے یا کتان کو) - (۲) (اسم) کتان کوب - (۳) پٹ سن ؛ موٹا اور ادنیٰ درجے کا سن جو کوٹنے کے بعد بچ رھے -

*s.-blade, scutching-sword, scutcher* : کوٹنے کا آلہ یا پھلڑا ؛ کوب ؛ کوبا -

**Scutcheon,** *n.*: (۱) = Escutcheon - (۲) تالا پتی جو قفل کے منہ پر لگا دیتے ھیں - (۳) لوح ' تختی ' نام یا کتبہ کندہ کرنے کی غرض سے -

**Scute,** *n.* : (قدیم رومی) بڑی اور بھاری ڈھال ' بیضوی یا نیم استوانی شکل کی ؛ بدن پناہ - (۲) (تشریح) گھٹنے کی چپنی ؛ واقصہ ؛ کھپرا - (۳) (حیاتیات وغیرہ) سپر نما تہ ؛ سپر نما فلوس (مگر مچھ ' سنگ پشت اور بعض قسم کی مچھلیوں میں)؛ سفت اور چپٹی ھڈی ؛ ڈھال ھڈی -

**scutal, scutate,** *aa.*: سپری؛ متعلق بہ سپر ؛ منسوب بہ سپر -

**scutiform,** *a.* : سپر صورت ؛ سپر نما ؛ ڈھال کی شکل کا -

**Scuthllum,** *n.* : (pl. - *lla*) ( تاریخ طبعی ) کھپرا ؛ خول ؛ ( پودوں، کیڑے مکوڑوں اور پرندوں میں) تلا ؛ پرت وغیرہ ؛ پرندوں کی ٹانگوں پر سینگ جیسا سخت پرت یا کھپرا -

**scutellate, scutellated,** *aa.* : خول گشتہ ؛ کھپرایا ہوا -

**scutellar,** *a.* : خول دار ؛ کھپریلا -

**scutellation;** *n.* : خول گشتگی -

**Scutter,** *v. i.* : = Scurry

**Scuttle,** *n.* (usu. *coal*-s.): کوئلہ دان؛ کوئلے رکھنے کا برتن؛ چنگیر -

**Scuttle,** *n.* & *v. t.* : (۱) روشن دان؛ ہوا دان؛ موکھا؛ جس کے کھولنے بند کرنے کا ڈھکنا لگا ہوتا ہے ؛ منفذ - (۲) ( فعل ) سوراخ کرنا؛ چھید کرنا؛ خصوصاً جہاز کے پیندے میں سوراخ کرنا کہ ڈوب جائے -

*s. - butt, s. cask* : پانی بھرنے کا سوراخ دار پیپا ؛ وہ پیپا جس میں سوراخ ہو -

**Scuttle,** *v. i.* & *n.* : (۱) بھاگ کھڑے ہونا ؛ فرار ہونا ؛ کافور ہونا ؛ رفو چکر ہونا ؛ نوک دم بھاگنا ؛ دم دبا کر بھاگنا ؛ پتا توڑ دوڑنا - (۲) (اسم) فراری ؛ گریز (خطرے یا مشکل کے موقع سے)- (۳) موٹر گاڑی کا وہ حصہ جو انجن کے قبضہ دار ڈھکنے کو باڈی ( body ) سے ملاتا ہے -

**Scutum :** = Scute

**Scylla,** *n.* S. & *charybdis* : سلا دیو ؛ یونانی افسانوں میں ایک شش سر عفریت جو ملاحوں اور جہاز رانوں کو پھاڑ کھاتا تھا یہ آبنائے مسینا کی چٹان پر ایک گرداب کے کنارے رہتا تھا -

**Scyphus,** *n.* (pl. -*phi*) : (۱) قدیم دو دستے کا یونانی پیالہ؛ ساغر ؛ سی فسی - (۲) (نباتیات) پھول کا کاسہ نما حصہ جیسا گل نرگس اور کائی نبات وغیرہ میں ہوتا ہے ؛ برگ کاسہ -

**scyphose,** *a.* : کاسہ دار ؛ ساغر دار -

**scyphiform,** *a.* : ساغر صورت ؛ پیالہ نما ؛ کاسہ نما -

**Scythe,** *n.* & *v. t.* : (۱) درانتی ؛ داس - (۲) تلوار کا دھار دار پھل جو قدیم جنگی رتھوں کے دھروں کے دونوں طرف میں لگا ہوتا تھا - (۳) ( فعل ) درانتی سے کاٹنا ؛ درانتنا ؛ درو کرنا -

**scythed,** *a.*: پھل دار ( رتھ ) -

**Scythian;** *a.* & *n.* : (۱) سیتھی ؛ سیدی ؛ باشندۂ سیتھیا ( سیتھیا بحیرۂ اسود ، بحیرۂ خضر اور بحیرۂ ارال کے شمال کا قدیم نام تھا ) ؛ تورانی - (۲) سیتھی زبان -

**'Sdeath,** *int.* : - (قدیم) کلمۂ حیرت و غضب " خدا تجھے مارے "

**Se-** : لاطینی سابقہ بمعنی جدا ، بغیر -

**Sea,** *n.* : (۱) سمندر ؛ بحر ؛ بحیرہ ؛ ساگر ؛ دریا ؛ قلزم - (۲) تری - (۳) کوئی خاص حصۂ بحر جو خشکی سے محصور ہو یا جس کا کوئی حصہ خشکی سے محصور ہو - (۴) موج ؛ موجۂ دریا - (۵) مقدار کثیر ؛ بہتات ؛ افراط ( مثلاً *a s. of troubles* ) ؛ ( نیز جمع ) ( جیسے *ss. of bloodshed* ) - (۶) بحری؛ دریائی ؛ سمندری - (۷) بطور سابقۂ توصیفی ( مثلاً *s. canary* ؛ *s. cucumber* ) -

*a heavy s.* : طوفانی سمندر ؛ بحر متلاطم -

*a s. of care* : بحر تفکرات ؛ دریائے فکر -

*a s. of flame* : ( مبالغہ ) آگ کا سمندر -

*a s. of troubles* : بحر مصائب؛ مصائب کثیر؛ مشکلات خطیر -

*a s. of upturned faces* : ( مبالغہ ) اٹھے ہوئے چہروں کا سمندر یعنی مجمع کثیر ؛ اژدحام -

*arm of the s.* : کھاڑی ؛ خلیج ؛ کھاڑی ؛ خمیازہ -

*as good fish in the s.* : دیکھو Fish -

*at the bottom of the s.* : سمندر کی تہہ میں؛ قعر دریا میں -

*be at s.* : (۱) سمندر میں ہونا ؛ خشکی سے دور ہونا ؛ اتنی دور ہونا کہ کنارہ نظر نہ آئے - (۲) ( مجازاً ) ششدر ہونا ؛ حیران ہونا ؛ ہکا بکا ہونا ؛ چکمے میں ہونا -

*between devil & deep sea* : دیکھو Devil -

*beyond, over, s.* or *ss.* : سمندر پار ؛ اُن ملکوں میں جو سمندر پار واقع ہیں؛ ماورائے بحر -

*brazen* or *molten s.* : = ( نمبر ۲ ) Laver

*by s. & land* : براہ خشکی و تری؛ خشکی اور تری کے رستے -

*closed s.*: = ( دیکھو Mare ) mare clausum

*follow the s.* : سمندر چھاننا ؛ بحر نوردی کرنا ؛ ملاح ہونا ؛ جہاز راں ہونا -

*go to s.* : ملاح ہونا ؛ ملاح بننا ؛ جہاز رانی سیکھنا -

*he is half ss. over* : ( مجازاً ) وہ نشے میں غرق ہے ؛ بہت پیے ہوئے ہے ؛ وہ بد مست ہے -

*inland s.*: بحر محاط ؛ اندرونی سمندر ؛ بحیرہ ؛ بڑی جھیل ، جیسے بحیرۂ خضر -

*long s.* : تموج کبیر ؛ بحر مواج ؛ وہ سمندر جس میں پیہم لمبی لمبی موجیں اٹھتی ہوں -

*mistress of the s.* or *ss.* : ( مجازاً ) سب سے بڑی بحری قوت ؛ ملکۂ بحر ؛ ملکۂ بحور -

*on the s.*: (۱) جہاز میں؛ کشتی میں- (۲) لب دریا ؛ سمندر پر ؛ سمندر کے کنارے -

*put to s.* : سمندر میں داخل ہونا ؛ بندر گاہ سے چلنا -

*s. -acorn* : بحری بلوط؛ دریائی بلوط؛ سمندری بلوط؛ سیپ کی مچھلی -

*s. air* : بحری ہوا ؛ سمندری ہوا ؛ دریائی ہوا -

*s. -anchor* : بحری لنگر ؛ سمندری لنگر ؛ دریائی لنگر ؛ یہ ایک قسم کا بادبان ہے جو جہاز کو ہوا کے رخ جانے سے روکتا ہے -

*s. anemone* : دیکھو Anemone -

*s. -angel* : = Angel-fish

*s. -arrow* : پرن کلی ؛ ایک قسم کی جھینگا مچھلی -

*s. asparagus* : بحری ناگدون ؛ بحری مار چوبہ ؛ ایک قسم کا کیکڑا جس کا خول نرم ہوتا ہے -

*s. -barrow* : اسکیٹ مچھلی یا سونڈ مچھلی کی بیضہ دانی -

*s. bathing* : بحری غسل ؛ ساگر اشنان -

*s. bear* : (۱) قطبی ریچھ ؛ خرس بحری - (۲) سگ ماہی یا پشم دار دریائی بچھڑا جو بحرا لکاہل کے شمالی علاقوں میں پایا جاتا ہے -

*s. -bells* : (بحری) لبلابی؛ ایک قسم کی بیل جو ساحل بحر پر ہوتی ہے -

*s. -belt* : (۱) میٹھی کائی - (۲) ایک قسم کی بحری گھاس؛ گیاہ دریائی -

*sea board* : ساحل بحری ؛ خط ساحلی ؛ ساحلی علاقہ؛ سواحل -

*s.-boat* : جہاز وغیرہ جو سمندر میں چلنے کی مخصوص صلاحیت رکھتا ہو -

*s. -born* : بحری مخلوق ؛ جو سمندر میں پیدا ہو ؛ بحرزادہ ؛ دریازادہ؛ (شعر میں اس کا اطلاق عشق و محبت کی دیوی افرودائت (پر بھی ہوتا ہے) -

**s. -borne :** بحری؛ دریائی؛ سمندری؛ جوشے براہ بحر لے جائی جائے -

**s. -borne commerce :** بحری تجارت -

**s. -borne goods :** وہ مال جو براہ بحر بھیجا جائے؛ بحری سامان -

**s. -bow :** قوس بحری؛ سمندری دھنک؛ یہ ایک قسم کی قوس ہے جو قوس قزح کے مانند ہے موجوں کے تلاطم سے پیدا ہوتی ہے -

**s. breeze :** (۱) بحری ہوا؛ نسیم بحر؛ ہوائے دریا - (۲) وہ ہوا جو دن کے وقت سمندر کی طرف سے چلتی ہے؛ بر خلاف اس ہوا کے جو رات کے وقت خشکی کی طرف سے چلتی ہے -

**s. -calf :** دریائی بچھڑا؛ سمندری بچھڑا؛ عجل البحر

**s. canary :** سفید وھیل؛ پیل ماھی سفید؛ اس کی سیٹی یا نفیر کے لحاظ سے جو کینری پرند کی آواز سے ملتی ہے -

**s. captain :** (۱) (شعر و خطابت) بڑا جہاز راں؛ نامی گرامی جہاز راں؛ بحر نورد؛ بحری کھیداں؛ نا خدا - (۲) جہاز کا سردار؛ بحری سردار؛ نا خدا؛ جہاز کا کپتان؛ کپتان بحری (بری فوج کے سردار کے مقابلے میں) -

**s. change :** (استعارتاً) تغیر؛ تبدیل کیفیت -

**s. chestnut :** بحری خار پشت؛ سمندری سیہہ؛ دریائی سیہہ -

**s. -cloth :** دریائی؛ یہ ایک طرح کا کپڑا ہے جو ناٹک میں ساحل بحر کا سماں دکھانے کے لیے استعمال کرتے ہیں -

**s. -coal :** (قدیم) کوئلہ (یہ کوئلہ ابتدا میں نیو کاسل سے براہ بحر آتا تھا)؛ پتھر کا کوئلہ؛ فحم معدنی -

**s. coast :** ساحل بحر؛ ساحل؛ کنارہ -

**s. -cock :** (۱) پرندوں اور مچھلیوں کی قسمیں - (۲) نلی جس کے ذریعے سمندر کا پانی جہاز کے اندرونی حصے میں لیا جاتا ہے -

**s. colander :** ساگر سرونڈ؛ ایک قسم کی بحری گھاس جس کے پتے سوراخ دار ہوتے ہیں -

**s. cook :** ملاحوں اور جہاز رانوں میں ایک قسم کی گالی ہے -

**s. -cow :** ایک قسم کی بڑی مچھلی؛ بحری گائے؛ گاو بحری -

**s. crow :** ساگر بگلا؛ جنقلہ؛ ایک قسم کا بحری بگلا -

**s. cucumber :** خراطین بحری؛ خصوصاً وہ کیڑے جنھیں یورپ میں پکاکر کھاتے ہیں -

**s. -devil :** شیطان ماھی؛ ایک قسم کی مچھلی -

**s. -dog :** (۱) سمندری کتا؛ بحری کتا؛ سگ بحری؛ یہ ایک قسم کا دریائی بچھڑا ہے - (۲) (مجازاً) پرانا ملاح؛ مشاق ملاح یا جہاز راں؛ دریا گشت؛ خصوصاً ملکہ الزبتھ کے زمانے کا بحری کپتان (نیز دیکھو Dog) -

**s. eagle :** دریائی عقاب؛ عقاب بحری؛ یہ ایک طرح کا ماھی گیر عقاب ہے -

**s. -ear :** گوش بحر؛ گوش دریا؛ ایک قسم کا گھونگھا -

**s. elephant :** پیل ماھی؛ یہ ایک قسم کا بڑا دریائی بچھڑا ہے جس کے سونڈ ہوتی ہے -

**s. -fan :** ایک قسم کا مونگا؛ پنکھہ مونگا -

**s. faring :** (۱) سمندر میں کثرت سے آمد و رفت رکھنے والا؛ جہازی؛ بحری سیاح - (۲) ملاح؛ دریا نورد -

**s. -faringman :** ملاح -

**s. fennel :** ساگر سویا؛ بادیان بحری؛ سمندری سونف؛ ایک قسم کا بحری ساگ ہے -

**s. -fight :** بحری لڑائی؛ جہازی جنگ -

**s. -flower :** گل دریا؛ گل بحری؛ اسی کو شقائق بحری بھی کہتے ہیں -

**s. fog :** سمندری کہر؛ یہ صرف سمندر میں ہوتی ہے اور ساحل پر تھوڑی دور تک پھیل سکتی ہے

**s. -fowl :** مرغابی -

**s.-fox :** روبہ ماھی؛ یہ ایک قسم کی شارک مچھلی ہے جس کی دم لمبی ہوتی ہے؛ دم دراز؛ دراز دم -

**s. front :** بحر رویہ؛ شہر کا وہ حصہ جس کا رخ سمندر کی طرف ہو؛ لب دریا -

**s. furbelow :** ایک قسم کی بحری گھاس -

**s. -gauge :** (۱) جہاز یاب؛ وہ گہرائی جس میں جہاز چل سکے - (۲) سمندر کی گہرائی ناپنے کا آلہ؛ گہرائی ناپ؛ عمق پیما -

**s. gherkin :** سمندری کھیرا؛ خیارین بحری -

**s. gilliflower :** (۱) بحری گلاب؛ دریائی گلاب - (۲) ایک قسم کی چھوٹی سامن مچھلی؛ سامنی -

**s. -girt :** دریا بند؛ محصور دریا؛ محصور بحر (شاعری اور انشا پردازی میں جزیرے کے لئے) -

**s.-god :** رب البحر؛ بحری دیوتا؛ سمندر کا دیوتا -

**s. goddess :** ربۃ البحر؛ بحری دیوی؛ سمندر کی دیوی -

**seagoing :** (۱) بحر نورد؛ بحری؛ وہ جہاز جو کھلے سمندر میں سفر کرے - (۲) بحری مسافر یا سیاح -

**s. grape :** (۱) سرو بحری - (۲) خلیجی نرسل - (۳) (جمع) سیاہ ماھی کے انڈے -

**s.-green :** گہرا ہرا رنگ؛ سبز؛ آسمانی؛ پستئی -

**s.-gull :** بحری بگلا؛ سمندری بگلا؛ جنقلہ -

**s.-hedgehog :** خار پشت بحری؛ دریائی خار پشت؛ دریائی سیہہ -

**s.-hog :** (۱) خوک دریائی؛ سو سمار بحری - (۲) (عامیانہ) تیز رو جہاز؛ آندھی ناؤ -

**s.-horse :** (۱) دریائی گھوڑا؛ میش دریائی؛ دریائی بھینسا؛ ایک بحری جانور جو گینڈے سے ملتا جلتا ہے - (۲) دریائی دیوتا کا گھوڑا؛ اس کا آدھا جسم گھوڑے کا اور آدھا مچھلی کا بیان کیا جاتا تھا؛ گھوڑ مچھلی - (۳) والرس؛ گاؤ دریائی؛ گئو مچھہ -

**s. kale :** بحری گوبھی؛ ایک قسم کی سبزی جو پکانے کے کام آتی ہے -

**s. kidney :** نرگس دریائی؛ ایک بحری پھول -

**s.-king :** ملک البحر؛ سمندر راجا؛ زمانۂ متوسط کا بحری ڈاکو؛ بحری قزاقوں کا سر گروہ یا سردار -

**s.lace :** فیتہ بیل؛ ایک قسم کی بحری گھانس -

**s.lawyer :** (ملاحی طنزیہ) حجتی؛ کج بحث (شخص) -

**s.-legs :** (مجازاً) جھکولے کھاتے جہاز پر چلنے کی عادت یا مشق -

**s. lemon :** پیلا گھونگا -

**s. leopard :** سگ ماھی یا دریائی بچھڑے کی ایک قسم جس پر چتیاں ہوتی ہیں؛ پلنگ ماھی؛ نمار بحری -

**s. level :** سطح بحر؛ سمندر کی سطح؛ سطح آب؛

**mean s. level :** مد جزر کی درمیانی سطح؛ اوسط سطح (مثلاً corrected to s. level یعنی جو سطح بحر کے مطابق کردیا گیا ہو) -

**s. like looking-glass** or **sheet of glass :** آئینے کی طرح؛ یعنی بالکل ساکن سمندر -

*s. lily* : ساگر کنول ؛ نیلوفر بحری ؛ سوسن بحری -
*s.-line* : خط بحر ؛ خط دریا ؛ بحری افق ؛ دریائی افق -
*s. lion* : بحری شیر ؛ دریائی شیر ؛ یہ ایک قسم کا دریائی بچھڑا ھے ' جس کے کان بہت لمبے لمبے ھوتے ھیں ؛ شیر ماھی ؛ خرگوش آبی -
*seaman*(pl.-*men*): کشتی بان؛ اھل جہاز ؛ ملاح ؛ جہازران ؛ بحری سپاھی جو افسر نہ ھو ؛ ماھر جہاز ران ؛ جو افسر نہ ھوں ( مثلاً *able-bodied s. man* قوی الجثہ ملاح ؛ *ordinary s.m* = معمولی بحری سپاھی ' جس کا رتبہ A. B. سے کم ھو ؛ *good, bad s. -m* = عمدہ جہاز ران ' ماھر جہاز رانی ؛ خراب جہاز ران ' اناڑی جہاز ران ) -
*s.-mark* : بحری نشان ' منارہ ؛ کوئی نمایاں شے جس سے جہاز رانی میں مدد مل سکے ؛ بحری سنگ میل یا ستون وغیرہ -
*s. -mat* : ایک قسم کا چھوٹا گھونگا ؛ کرم مرجانی ؛ کرمک آبی -
*s. melon* : ایک قسم کا گھونگا یا بحری کیچوا -
*s.-mew* : بحری بگلا -
*s. mile* : دیکھو Mile -
*s. monster* : بحری عفریت ؛ سمندر کا دیو ؛ سمندر کا کوئی بڑا اور مہیب جانور -
*s. moss* : گیاہ دریائی ؛ سمندری کائی -
*s.-mouse* : موش دریائی ؛ موش بحری ؛ یہ ایک طرح کا رنگین بحری کیڑا ھے -
*s. mud* : ساگر کھات ؛ بحری کیچڑ ؛ سمندری کیچڑ ' جو کھات کے کام آتی ھے -
*s. necklace* : ایک قسم کی مچھلی کی بیضہ دانیوں کا زنجیرہ؛ مچھلی مالا ؛ ساگر کنٹھی -
*s. needle* : ایک قسم کی مچھلی ؛ نیزہ ماھی؛ برچھا مچھلی -
*s. nettle* : = jelly-fish
*s.-nymph* : سمندری پری ؛ دریائی پری ؛ بنت البحر -
*s. oak* : باوط بحری ؛ ایک قسم کا بحری نرسل -
*s. ooze* : = S. mud
*s. orange* : کیرو گھونگا ؛ لال گھونگا ؛ یہ ایک قسم کا گھونگا ھے -
*s. -orb* = globe-fish
*s. otter* : اود بلاؤ کی قسم جس کی سمور بیش قیمت ھوتی ھے -
*s. -owl* : بوم ماھی( lump نمبر ۲ ) -
*s. -ox* : گاو دریا ؛ بحری بیل؛ یہ والرس کا نام ھے -
*s. -pad* : یہ ستارہ ماھی کا دوسرا نام ھے -
*s. parrot* : = puffin
*s. pass* : بحری اجازت نامہ ؛ وہ اجازت نامہ جو دوران جنگ میں غیر جانب دار جہازوں کو سفر کے لئے دیا جاتا ھے -
*s. -pay* : مشاھرۂ بحری؛ وہ تنخواہ جو بحری جنگی خدمت کے معاوضہ میں دی جاتی ھے -
*s. peach*, *s. pear* : دریائی شفتالو ؛ آڑو گھونگا ؛ ناخ گھونگا؛ دریائی ناشپاتی؛ یہ دونوں گھونگے کی قسمیں ھیں؛ مشکیلہ-
*s.-pen* : ساگر بام ؛ مار ماھی ؛ ایک بحری سانپ -
*s. pie* : (۱) ملاحی سنبوسہ - (۲) صدف گیر ' ایک قسم کا بحری پرند -
*s. -piece* : تصویر آب؛ بحری تصویر؛ دریائی منظرکی تصویر -
*seapiet* : صدف گیر؛ ایک قسم کا بحری پرند -
*s. -pig* : (۱) خنزیر بحری؛ خوک دریائی- (۲) یہ ایک سبزی خوار دردہ پلانے والا جانور ھے جو بحر ھند میں پایا جاتا ھے -
*s. -pike* : نیزہ ماھی -
*s. pilot* : = s. Pie ( bird )
*s. pincushion* : سونڈ مچھلی کی بیضہ دانی -
*s. pink* : بحری گلاب ؛ دریائی گلاب ؛ ساگر کنول -
*s.-plane* : بحری ھوائی جہاز ؛ بحری طیارہ -
*s. poacher* : ایک قسم کی چھوٹی سی مچھلی کا نام؛ چورمچھلی -
*seaport* : بندر ؛ بندرگاہ -
*s. pumpkin* : = s. melon
*s. -purse* : سونڈ مچھلی کی بیضہ دانی -
*s. raven* : = sculpin
*s, robin* : ایک چھوٹی مچھلی ؛ گینڈا مچھلی ' جس کا سینہ سنہری ھوتا ھے -
*s. -room* : جہازی میدان یا وسعت ؛ سمندر میں اتنی جگہ کہ جہاز مڑ سکے -
*s. rover* : (۱) بحر گرد ؛ بحری ڈاکو ؛ بحری چور - (۲) بحری ڈاکوؤں کا جہاز ؛ بحر تاز -
*s. -salt* : سمندری کھار ؛ بحری نمک ؛ سمندر کے پانی سےجو نمک نکلتا ھے وہ بحری نمک کہلاتا ھے -
*s. -scape* . = s. -piece
*s. serpent* : (۱) بحری سانپ ؛ دریائی سانپ ؛ سمندری سانپ - (۲)(the کے ساتھ)بحری عفریت' یہ ایک دیو ھیکل عجیب الخلقت حیوان ھے جس کی نسبت مشہور ھے کہ سمندر کی تہہ میں رھتا ھے' اس کی شکل سانپ سے ملتی جلتی ھے' مگر علمائے حیوانیات اس کے وجود کے قائل نہیں -
*seashore* : (۱) ساحل بحر؛ کنارہ - (۲) ( قانون ) مدو جزر کا درمیانی فاصلہ -
*seasick* : بحری مریض ؛ دریائی مریض ؛ جس کو جہاز کے ہچکولوں سے قے آتی ھو یا متلی ھوتی ھو ؛ سمندر روگی -
*seaside* : (۱) ریف ؛ کنار بحر؛ عندالبحر - (۲) بحری مقامات؛ وہ مقامات جو سمندر کے کنارے یا قریب واقع ھوں -
*s. -sleeve* : = cuttlefish
*s. snail* : بحری گھونگا ؛ حلزونۂ بحری ؛ گھونگا مچھلی -
*s. snipe* : (۱) = Dunlin - (۲) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی ؛ چھا مچھلی -
*s. squirt* : مشکیلہ ؛ (کوی ascidium ) -
*s. strawberry* : ایک قسم کا گھونگا ؛ بحری گھونگا -
*s. sunflower* : = s. anemone
*s. swallow* : بحری ابابیل -
*s. -tang*, *s. -tangle* : ایک قسم کی بحری گھانس یا نرسل؛ ساگر جھاڑ -
*s. -toad* : ماھی گیر مینڈک ( = Angler ) -
*s. urchin* : بحری خار پشت ؛ سیہ ؛ ساھی -
*s. -wall* : بحری پشتہ ؛ بند -
*s. -ware* : بحری گھانس جو کھات کے کام آتی ھے ؛ بحری کائی -

صوت البحر

**s. -water** : سمندر کا پانی؛ کھاری پانی ؛ آب شور -

**s. -way** : (۱) جہاز کی رفتار یا روانی - (۲) کھاڑی جس میں طوفان کے وقت جہاز پناہ لے -

**seaweed** : صوت البحر؛ کائی؛ بحری گھانس یا نر سل -

**s. -whip** : مرجان سوطی؛ مونگا جس کی شکل کوڑا کی سی ہوتی ھے -

**s. whipcord** . بحری گھانس یا نر سل کی ایک قسم -

**s. -wife** . ایک قسم کی بڑی مچھلی جو بحری چٹانوں کے گرد منڈلاتی رھتی ھے ( نیز دیکھو wrasse ) -

**sea wind** : = seabreeze

**s. -wing** : ایک قسم کا دو پرت والا گھونگا ؛ پرت گھونگا -

**seawithwind** : = s.-bells

**s. -wolf** : (۱) نیل ماہی؛ بھیڑ یا مچھلی؛ ایک قسم کی بڑی مچھلی - (۲) بحری قزاق؛ سمندری ڈاکو -

**seaworthy** : ( جہاز ) قابل بحر ؛ سمندر میں سفر کرنے کے لائق؛ ساگر لیس؛ بحر شایاں -

***ss. mountains high*** : سمندر میں طوفان بپا ھے ؛ پہاڑ جیسی موجیں اٹھ رھی ھیں -

***ss. of blood*** : ( مبالغہ ) خون ؛ ( کشت و خون ) کے دریا -

***short s.*** : تموج صغیر ، سمندر جس میں چھوٹی چھوٹی مگر طوفانی موجیں اٹھتی ھوں -

***the Caspian S.*** : بحیرۂ خضر ؛ بحر خضر -

***the Dead S.*** : بحر لوط -

***the four ss.*** : بحور اربعہ ؛ وہ چار سمندر جو برطانیہ کے چاروں طرف واقع ھیں -

***the high ss.*** : کھلا سمندر ، تین میل کی ملکی حدود یا ساحل کے آگے -

***the Mediterranean S.*** : بحیرۂ روم ؛ بحر روم ..

***the North S.*** : بحیرۂ شمالی ؛ بحر شمالی -

***the seven ss.*** : سات سمندر -

***when the s. gives up its dead*** : جب سمندر اپنے مردے اگل ڈالے گا ، یعنی قیامت میں؛ بروز محشر

**seafarer, *n.*** : ( شاذ ) ملاح ؛ دریانورد -

**seamanlike, *a.*** : ملاحانہ؛ بحری سپاھی کے مانند؛ جہازرانوں کی طرح -

**seamanly, *a.*** : بحری سپاھی کے انداز سے؛ جہاز رانوں کے طریق سے -

**seamanship, *n.*** . ملاحی ؛ ملاح گری ؛ جہاز رانی -

**seasickness, *n.*** : بحری بیماری؛ بحری مرض؛ سمندرروگ؛ متلی؛ قے -

**seaworthiness, *n.*** : سمندر میں چلنے کی قابلیت؛ بحرشایانی -

**seaward, *a. adv. & n.*** : سمندری؛ سمندر کے رخ؛ جو سمندر کے رخ واقع ھو -

**seawards, *adv.*** : دریا رو ؛ دریا رخ؛ سمندر کے رخ؛ سمندر کی طرف ؛ سمندر کی جانب -

**[Sea]l, *n. & v. i.*** : (۱) سیل ؛ دریائی بچھڑا ؛ سگ ماھی - (۲) ( فعل ) دریائی بچھڑوں کا شکار کرنا ؛ سگ ماھی کا شکار کھیلنا ؛ سگ ماھی پکڑنا -

***[e]ared s. or otary*** : گوش دار سگ ماھی؛ جس کے کان نمایاں اور مختلف قسموں کے ھیں -

***s. -rookery*** : دریائی بچھڑوں کے پرورش پانے کا مقام ؛ سگ ماھی گاہ -

**sealskin** : (۱) سگ ماھی کی کھال یا چمڑا - (۲) سمور سگ ماھی - (۳) پوستین، جو اس قسم کے سمور سے بنائی جائے -

**sealery, *n.*** (or *s. -fishery*) : دریائی بچھڑے کے شکار کا مقام ؛ سگ ماھی گیری کا مقام -

**Seal, *n. & v. t.*** : (۱) مُہر ؛ خاتم ؛ چھاپ ؛ مُہر عدالت؛ علامت؛ نشان ؛ ٹھپہ - (۲) تصدیق ؛ توثیق؛ تاکید ؛ ضمانت - (۳) ڈاٹ؛ رخنہ بند کرنے والی شے ، خصوصاً پانی روکنے والی - (۴) ( فعل ) مُہر لگانا ؛ مُہر ثبت کرنا - (۵) تصدیق کرنا؛ توثیق کرنا - (۶) مُہر لگا کر بند کرنا؛ سر بہ مُہر کرنا - (۷) چھپانا ؛ پوشیدہ کرنا ؛ مخفی کرنا - (۸) ٹانکا لگانا -

***Fisher's S.*** : مُہر پاپائی ، جس پر پطرس ولی کو مچھلی کا شکار کھیلتا ھوا دکھایا ھے -

***given under my hand & s.*** : میرے دستخطوں اور مُہر سے -

***Great S.*** : مہر کلاں ، یہ برطانیہ کی سرکاری مُہر ھے -

***has the s. of death in his face*** : اس کے چہرے سے موت کی علامات ظاھر ھیں -

***he is sealed to or for damnation*** : اس کار کنان قدرت نے اس امر پر مُہر ثبت کردی ھے کہ وہ مردود و ملعون ھے -

***he is sealed to or for salvation*** : ارکان قضا و قدر نے اس امر پر مُہر لگادی ھے کہ وہ نجات یافتہ ھے -

***his fate is sealed*** : اس کی قسمت کا فیصلہ ھو چکا ھے -

***is a sealed book to me*** : میرے لیے تو یہ کتاب سر بستہ ھے؛ میرے لیے تو یہ راز سر بستہ ھے -

***leaden s.*** : مُہر رصاصی ؛ سیسے کی مُہر ؛ یہ مُہر تار کے سروں پر لگائی جاتی ھے -

***my lips are sealed*** : میرے لبوں پر مُہر خاموشی لگی ھے ؛ میں بول نہیں سکتا -

***Privy S.*** : دیکھو Privy -

***Sealed Book*** : (۱) کتاب سر بہ مُہر ؛ سر بہ مُہر کتاب ؛ کتاب سر بستہ - (۲) انگلستان میں نماز کی کتاب جس پر چارلس ثانی کے عہد میں مُہر کلاں لگی تھی ، صحت کی تصدیق یا قانوناً مُستند ھونے کی دلیل میں -

***s. of love*** : مُہر محبت؛ پیمان محبت؛ (مجازاً) بوسہ؛ ولادت طفل -

***s. -pipe*** : منہ بند نلکی ؛ مُہر دار نلی ؛ سر بہ مُہر نلی ؛ یہ ایک قسم کی نلی ھے جس کا اوپر کا سرا بڑی گیس دار نلی میں ھوتا ھے اور نیچے کا سرا پانی کے برتن میں غرق ھوتا ھے اس کے ذریعے گیس کا سلسلہ منقطع ھوتا ھے -

***s. pipe &c.*** : کسی نلی کا سرا پانی میں ڈبونا -

***s. -ring*** : مُہر دار انگشتری ؛ انگوٹھی ؛ خاتم -

***s. up tin*** : ٹین کا ٹانکا لگانا کہ ھوا کی روک ھو جائے -

***s. -wort*** : اس کو مہر سلیمان بھی کہتے ھیں؛ ایک قسم کا سوسن نما پھول -

***sealing-wax*** : مُہر لگانے کا موم ؛ موم -

***set one's s. to*** : کسی دستاویز وغیرہ پر مُہر لگانا ؛ تصدیق کرنا ؛ توثیق کرنا -

***sleep sealed his eyes*** : خواب نے اس کی آنکھوں پر مہر لگادی ؛ نیند کے باعث اس کی آنکھیں بند ھو گئیں -

***the ss.*** : وہ مہریں جو لارڈ چانسلر یا سکرٹری آف اسٹیٹ کی تحویل

میں رہتی ہیں -

*under s. of confession, confidence & silence* : (مجازاً) رازداری، صاف گوئی، خاموشی کے عہد و اثق کے ساتھ -

*windows must be sealed up* : دریچوں کی درزوں پر کا غذ لگانا چاہیے -

**Sealer**, *n.*: (۱) سیل گیر ؛ سیل پکڑنے والا ؛ دریائی بچھڑے کا شکاری ؛ دریائی بچھڑوں کا شکار کرنے والا ؛ خصوصاً سگ ماهی گیر ( جہاز یا شخص ) - (۲) Seal نمبر ۱ و ۲ کا اسم فاعل -

**Sealyham**, *n.*, S. (*terrier*):- بھری بو گیر؛ ایک قسم کا شکاری کُتا -

**Seam**, *n.* & *v. t.*: (۱) سیون ؛ دوخت ؛ جراحی ٹانکا - (۲) درز ؛ دراز ؛ شگاف ؛ لکیر ؛ شکن ؛ دھاری ؛ مانگ - (۳) پرت ؛ طبقہ ؛ تہہ - (۴) چربی ؛ چکنائی ؛ سور کی چربی - (۵) داغ ؛ دھبا ؛ نشان - (۶) ( بنائی ) جرابوں کے کنارے بنانا - (۷) ( فعل ) سیون ملانا ؛ جوڑ ملانا ؛ جوڑ لگانا ؛ ٹانکا لگانا ؛ دھاریاں بنانا ؛ دھاریاں کاٹنا ؛ داغ دھبا لگانا -

*he is seamed with wounds* : وہ زخموں سے داغ دار ہے ؛ وہ سراپا زخم ہے ؛ اس کے جسم پر زخموں کے نشان ہیں -

*s. -lace* : سلائی کا فیتہ ؛ ٹانکا لگانے کا فیتہ -

*s. -presser* : (۱) سیون مار ؛ سیون دبانے کا آلہ ؛ سیون استری ؛ وہ استری جس سے درزی سیونیں دباتے ہیں - (۲) وہ آلہ جس سے هل کی لکیریں مٹاتے ہیں ؛ میز ؛ سہاگا ؛ کَرّا -

*seaming-lace* : لیس؛ بیل ؛ وہ فیتہ جو سیونوں پر سیاجاتا ہے؛ سلائی پر کی بیل -

*ship's ss. want caulking* :- جہاز کی درزیں بند ہونی چاہئیں -

**seamed**, *a.*: شکن دار ؛ داغ دار ؛ نشان دار -

**seamless**, *a.*:- بے جوڑ ؛ بےشکن؛ بےدرز؛ بے دوخت؛ بے سیون-

**Seamstress, semp-**, *n.*: خیاطہ ؛ درزن ؛ سوزن کار ؛ سینے والی ؛ اُجرت پر اوروں کے کپڑے سینے والی عورت -

**Seamy**, *a.*: سیون دار ؛ سلائی دار ؛ درز دار ؛ دوخت دار -

*s. side* : (۱) سیون دار رخ ؛ سلائی دار رخ ؛ کپڑے کا وہ رخ جدھر سیون ہوتی ہے؛ اُلٹا رخ؛ اُلٹی طرف - (۲) (مجازاً) خراب (رخ یا پہلو) ؛ ناگوار (پہلو) ؛ (زندگی کا) تاریک (پہلو) -

**Seanad Eireann**, *n.*: - آئرستان کی خود مختار ریاست کا دارالامرا -

**Seance**, *n.*: حلقۂ مجلس ؛ محفل؛ جلسہ ؛ علمائے مفکرین کا جلسہ ؛ حاضرات ؛ مجلس مراقبہ -

**Sear**, *a.* & *v. t.*, **Sere**, *a.*: (۱) خشک؛ سوکھا ؛ افسردہ؛ پژمُردہ ؛ مُرجھایا ہوا ؛ مُردہ ( پتے ، پھول وغیرہ نیز مجازاً عمر وغیرہ کے متعلق) - (۲) (فعل) سکھانا ؛ خشک کرنا ؛ افسردہ کرنا ؛ پژمُردہ کرنا ؛ پالا مارنا (.شاذ) - (۳) داغ دینا ؛ داغ لگانا ؛ جلانا ؛ گل دینا - (۴) سخت کرنا ؛ بے حس کرنا ؛ مُردہ کرنا ( جیسے *a seared conscience* مُردہ ضمیر ) -

*searing-iron* : گل دوزی کا آلہ ؛ داغ لگانے کا لوھا ؛ داغ -

**Sear** : دیکھو sere -

**Search**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) تلاش ؛ تجسس؛ جستجو ؛ ڈھونڈ ؛ دیکھ بھال؛ تلاشی؛ تفتیش ( جیسے *I am in s. of* میں اس کی تلاش میں ہوں ) - (۲) ( فعل ) تلاش کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ تدقیق کرنا ؛ ڈھونڈنا ؛ تجسس کرنا ؛ کھوج لگانا ؛ تفحص کرنا - (۳) تلاشی لینا ؛ خانہ تلاشی لینا ؛ جامہ تلاشی لینا - (۴) ٹٹولنا ؛ پرچھنا ؛ دریافت کرنا ؛ امتحان کرنا - (۵) دیکھنا ؛ دیکھنا بھالنا ؛ ڈھونڈنا بھالنا ؛ جستجو کرنا - (۶) چھان بین کرنا ؛ سراغ لگانا ؛ سراغ رسانی کرنا -

*right of s.* : تلاشی کا حق ؛ حق تفتیش ؛ بین قومی قانون کہ دوران جنگ میں متخاصمین کو یہ حق حاصل ہے کہ جس غیر جانب دار جہاز کی چاہیں تلاشی لے لیں -

*s. a wound* : زخم کو ٹٹولنا ؛ سلائی ڈال کر دیکھنا ؛ زخم کی حالت کا معائنہ کرنا -

*s. -light*: (arc-light) سرچ لائٹ؛ ایک قسم کی برقی توسی روشنی جو دشمن کی تلاش یا راستہ دیکھنے کے کام آتی ہے؛ کھوج روشنی -

*s. men's heart* :- قلوب انسانی کی ٹٹولنا ؛ دل کی حالت بھانپنا -

*s. -party* : - تلاش کرنے والا گروہ ؛ تلاش ٹولی ؛ کھوج ٹولی

*s. -warrant* : - حکم نامۂ تلاش؛ تلاشی کا وارنٹ؛ حکم نامۂ تلاشی

**searcher**, *n.*: (۱) تلاش کنندہ؛ متلاشی ؛ متجسس؛ تجسس کنندہ - (۲) تلاشی لینے والا ؛ سراغ رساں؛ پتا لگانے والا ؛ کھوج لگانے والا ؛ کھوجی؛ افسر تلاشی - (۳) سلائی ؛ نشتر ؛ وہ آلہ جس سے زخم ٹٹولا جاتا ہے - (۴) وہ آلہ جس سے توپ کے نقص معلوم کیے جاتے ہیں -

**searchless**, *a.*: (شاعرانہ) ناقابل تلاش؛ ناقابل تجسس؛ جس کی تلاش نہ ہو سکے ؛ خارج از تحقیق -

**Searching**, *n.*: تحقیق ؛ تدقیق ؛ تفتیش ؛ تلاش ؛ تجسس ؛ کھوج ؛ ڈھونڈ بھال ؛ دیکھ بھال ؛ جستجو -

*ss. of heart*: - ضمیر کی خلش ؛ دل کا چور ؛ احساس گناہ

**searchingly**, *adv.* : متجسسانہ؛ محققانہ ؛ دیکھ بھال کے ؛ غور و فکر سے ؛ تجسس و تلاش سے -

**Season**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) موسم؛ فصل؛ رت؛ سماں - (۲) مناسب وقت ؛ مساعد موقع - (۳) مدت مدید ( جیسے *he may endure for a s.* ) - (۴) ( فعل ) بنانا؛ تیار کرنا؛ پختہ کرنا؛ درست کرنا - (۵) عادی کرنا ؛ خوگر کرنا ؛ عادت ڈالنا - (۶) خشک کرنا ؛ سکھانا - (۷) مسالا ڈالنا ؛ چٹ پٹا بنانا ؛ مزے دار کرنا ؛ خوش گوار کرنا ؛ بگھارنا ؛ نمکین کرنا ؛ چٹخارہ پیدا کرنا - (۸) مزہ پیدا کرنا ؛ پسندیدہ کرنا ؛ دل پسند کرنا ؛ دل چسپ بنانا ؛ دلکش بنانا - (۹) معتدل کرنا ؛ اعتدال پر لانا ؛ سمونا -

*a. s. of inaction* : - بے کاری کا زمانہ

*a word in s.* : - بر محل نصیحت؛ حسب موقع ہدایت

*close s.* : بند موسم ؛ بند فصل ؛ ممنوع زمانہ ( جب کسی جانور کا شکار ممنوع ہو ) -

*conversation s. with humour* : چٹ پٹی گفتگو ؛ با مذاق گفتگو؛ ایسی گفتگو جس میں ہنسی مذاق کی چاشنی ہو ؛ چٹخارے دار گفتگو -

*highly seasoned dishes* : چٹ پٹے کھانے ؛ مصالحہ دار کھانے ؛ بارہ مسالے کی چٹنی -

*in s. & out of s.*: - گاہ و بے گاہ؛ موقع بے موقع؛ وقت بے وقت

*let mercy s. justice* : - عدل میں رحم کی چاشنی مناسب ہے

*open s.* : کھلا موسم ؛ کھلی فصل ( جب کسی جانور کے شکار کی اجازت ہو ) -

*oysters, venison, strawberries, are in s.*: کستورا مچھلی، ہرن کے گوشت وغیرہ کی فصل ہے یعنی اچھی حالت میں اور آسانی

سے مل سکتا ھے -

**s.-ticket** : موسمی تکٹ ؛ میعادی تکٹ ( یہ تکٹ کم شرح سے ملتے ھیں ) -

*seasoned soldiers* : تجربہ کار یا مشاق سپاھی ؛ کرگ باراں دیدہ ؛ آزمودہ کار ؛ کار آزمود ؛ کہنہ عمل سپاھی -

*seasoned timber* : پختہ کیا ہوا چوبینہ ( جس پر برسات وغیرہ یا ایک طویل مدت گزر جاے ) -

*seasoned wine* : مئے کہنہ ؛ پرانی شراب ؛ تیار کردہ شراب ؛ چٹخارے دار شراب -

*the cricket s.* : کرکٹ کا زمانہ ؛ کرکٹ کا موسم ؛ کرکٹ کا موقع -

*the dry, rainy, s.* : گرم ممالک کے دو موسم ھوتے ھیں ایک مرسم باراں دوسرا بے باراں -

*the four ss.* : چار فصلیں ؛ چار موسم (گرمی ، سردی ، بہار ، خزاں) -

*the holiday s.* : تعطیل کا زمانہ ؛ تعطیل کا موسم -

*the London s.* : لنڈن کی چہل پہل کا زمانہ -

*the publishing s.* : اشاعت کا زمانہ ؛ اشاعت کا ھنگام -

*the theatrical s.* : تھیٹر کا دور ؛ تھیٹر کی فصل ؛ تھیٹر کا موسم ؛ تھیٹر بینی کا مزہ -

**seasonal**, *a.* : موسمی ؛ فصلی ؛ ھنگامی -

**seasonally**, *adv.* : بہ اعتبار فصل ؛ بہ لحاظ موسم -

**seasoner**, *n.* : (۱) چٹ پٹا کرنے والا ؛ مسالا ملانے والا - (۲) وہ چیز جو چٹ پٹا بنا دے ؛ مسالا -

**seasoning**, *n.* : (۱) مسالا ملانا یا ڈالنا - (۲) پختہ کرنا یا بنانا ( لکڑی وغیرہ خشک کرکے ) - (۳) کسی غیر ملک کی آب و ہوا کی سختی برداشت کرکے پختہ ھو جانا - (۴) مزہ ؛ ذائقہ ؛ لذت ؛ نمک مرچ ؛ مسالا ؛ چٹ پٹا پن ؛ چٹخارہ ؛ لطف -

**seasonless**, *a.* : موسم سے مستغنی ؛ غیر متبدل ( جیسے *then over s. sea the cuckoo came*) -

**Seasonable**, *a.* : (۱) فصل کا مناسب وقت یا موقع ؛ حسب موقع - (۲) مناسب موسم ؛ موسم کے مطابق - (۳) باموقع ؛ برمحل ؛ بروقت ؛ وقت پر مدد ؛ برمحل امداد -

*s. aid* : وقت پر مدد ؛ برمحل امداد -

*s. arrival* : برمحل آمد ؛ باموقع آمد یا تشریف آوری -

*s. caution* : برمحل احتیاط ؛ باموقع احتیاط ؛ مناسب موقع ؛ حزم و احتیاط -

*s. weather* : موسم کا تغیر جو مناسب وقت ھو -

**seasonableness**, *n.* : مناسبت موقع ؛ موزونیت وقت ؛ مناسبت وقتی -

**seasonably**, *adv.* : حسب موقع ؛ موزوں طور پر ؛ ٹھیک طرح -

**Seat**, *n. & v. t.* : (۱) بیٹھنے کی شے ؛ مسند ؛ تخت ؛ کرسی ؛ چوکی وغیرہ (جیسے *the seats are uncomfortable*) - (۲) نشست ؛ بیٹھنا (جیسے *he took his seat on the throne*) - (۳) مقام نشست (یعنی وہ جگہ جس پر بیٹھنے والے کا بوجھ پڑے) - (۴) مشین کا وہ حصہ جو دوسرے حصے کو سنبھالتا ھے (جیسے *seat of valve*) ؛ بیٹھک - (۵) سرین ؛ پتلون کا وہ حصہ جو سرین پر ھو - (۶) مقام ؛ صدر مقام ؛ مرکز ؛ گھر (جیسے *liver is the s. of disease*) - (۷) رکنیت ؛ ممبری ( خصوصاً دار العوام میں ) - (*the s. of war, s. of barning*) - (۸) انداز نشست ( گھوڑے ، بائسیکل وغیرہ پر جیسے *has a firm, graceful, s.*) - (۹) دیہاتی مکان ( جس میں وسیع صحن اور چمن ھو ) (جیسے *country ss. of England*) - (۱۰) ( فعل ) نشستیں مہیا کرنا ؛ نشستوں کا انتظام کرنا یا گنجائش نکالنا ( کمرے ، گرجا وغیرہ میں) ( جیسے *the hall in seated for room*) - (۱۱) مضبوط کرنا ؛ مستحکم کرنا ؛ پختہ کرنا ؛ پکا کرنا - (۱۲) پیندی چڑھانا ؛ تلی چڑھانا ؛ میانی چڑھانا ؛ تلا چڑھانا ؛ تلا ؛ تلی لگانا ؛ پیندی ، پیندا لگانا - (۱۳) بیٹھک بنانا ، لگانا ؛ کاٹھی لگانا ؛ زین لگانا - (۶) نصب کرنا ؛ قائم کرنا (جیسے *s. the machinery*) -

*a deep-seated disease* : کہنہ مرض ؛ مزمن مرض ؛ دیرینہ عارضہ -

*pray be seated* : ازراہ کرم تشریف رکھیے ؛ مہربانی سے بیٹھ جائیے -

*s. candidate* : امیدوار کا انتخاب کرنا ؛ کسی امیدوار کو منتخب کرنا -

*s. machinery* : مشین کو نصب کرنا ؛ مشین بٹھانا

*seated himself in state* : وہ تخت شاھی پر متمکن ھو گیا ؛ وہ تخت پر بیٹھا -

*the pindal is seated for 5000* : پنڈال میں پانچ ہزار نشستوں کی گنجائش ھے -

*the seated hills* : ( شاعرانہ ) مستحکم پہاڑ -

*the Turks seated themselves on the Bosphorus* : ترک باسفورس پر قابض ھوگئے -

**seatless**, *a.* : بے تلی کا ؛ بن پیندے کا ؛ بے میانی ؛ بے زین -

**Sebaceous**, : (۱) چربیلا ، چربی کا - (۲) چربی دار - چرب آلود ؛ چربیلا ؛ روغن دار ؛ روغن آلود ؛ روغنی -

*s. duct* : شحمیں مسامہ -

*s. follicle* : شحمی کیس ؛ شحم ریز گلٹی -

*ss. gland* : شحمی ؛ شحمیں غدود ؛ چربیلا مادہ پیدا کرنے والا غدود -

*s. humour* : شحمیں رطوبت ؛ چربیلی رطوبت -

**Sebastan, sebasten**, *n.* : سپستاں ؛ لسلسہ ؛ لسوڑا ( *Cordia Myxa* درخت کا پھل جو مشرقی ممالک میں بطور دوا استعمال ھوتا ھے پہلے یورپ میں بھی ھوتا تھا ) -

**Sec.**, *a.* : خشک ؛ سوکھا ؛ سوکھی ( شراب ) -

**Secant**, *a. & n.* : ( ریاضی ) قاطع ؛ قاطع التمام ؛ نصف دائرے اور مماس کا وتر -

*s. of angle* : زاویہ کا قاطع ؛ خط قاطع زاویہ ؛ قاعدے اور وتر کا تناسب -

**Secateur**, *n.* : قینچی -

**Secco**, *n.* : (۱) ( موسیقی ) سادہ ؛ بے تصنع - (۲) خشک پلاستر پر رنگ چڑھانے کا طریقہ

**Seccotine**, *n. & v. t.* : رقیق گوند -

**Secede**, *v. i.* : قطع تعلق کرنا یا الگ ھونا ( کسی مذہبی ، سیاسی جماعت وغیرہ سے ) -

**seceder**, *n.* : دست کش یا دست بردار ھونے والا ؛ علاحدہ ھونے والا ؛ اعتزال پسند ؛ خارجی ؛ معتزلی -

**Secernent**, *a. & n.* : (۱) ( عضویات ) جسم کی رطوبت خارج کرنے والا ؛ رطوبت خیز ؛ افرازی ؛ مفرز خیز - (۲) عضو ؛ خارج کرنے والا عضو ؛ رطوبت پیدا کرنے والی دوا ؛ رطوبت خیز دوا ؛ معرک افراز ( دوا ) -

**Secession**, *n.* : علحدگی ؛ جدائی ؛ افتراق ؛ خروج -

*War of S.* : امریکہ کی خانہ جنگی گیارہ جنوبی ریاستوں سے ( سنہ ۱۸۶۱ تا ۱۸۶۵ ) -

**secessionism**, *n.* : افتراقیت ؛ افتراق پسندی -

**secessionist**, *n.* : افتراق پسند ؛ اعتزال پرست -

**Seclude**, *v. t.* : الگ رکھنا ( اپنے تئیں یا کسی اور کو ) ؛ کنارہ کرنا ؛ صحبت سے پرہیز کرنا ؛ مجمع سے گریز کرنا -

*a secluded life* : گوشہ نشینی کی زندگی ؛ عزلت گزینی کی زندگی -

*a secluded spot* : تنہائی کا مقام ؛ الگ تھلگ جگہ -

**secludedly**, *adv.* : علیحدہ، الگ؛ تنہائی پسندی کے طور سے -

**Seclusion**, *n.* : تنہائی ؛ خلوت ؛ گوشہ نشینی ؛ علیحدگی ؛ عزلت ؛ عزلت گزینی -

**seclusionist**, *n.* : تنہائی پسند؛ خلوت پسند -

**seclusive**, *a.* : تنہائی بخش؛ تنہائی یا خلوت کا ( جیسے *s. screen* ) -

**Second**, *a. n. & v. t.* : (۱) دوسرا ؛ دوم - (۲) ایک کے یا پہلے کے علاوہ؛ زاید ؛ دوسرا - (۳) ثانی؛ مجازی؛ نقلی ؛ دوسرے درجے کا ؛ تابع - (۴) ( اسم ) ( شرط یا دوڑ میں ) اول کے بعد دوسرا - (۵) آنرز کے ( امتیازی ) امتحان کا دوسرا درجہ ؛ وہ شخص جو اس درجے میں کامیاب ہو - (۶) یکنگی ( دونگل ) یا مکا بازی میں ایک فریق کا حامی، جو خود فریق کا منتخب شدہ ہوتا ہے - (۷) سیکنڈ؛ ثانیہ - (۸) لحظہ ؛ لمحہ ؛ ذرا سی دیر ( جیسے *wait a s.* ) - (۹) ( جمع ) کم درجے کا سامان خصوصاً موٹا آٹا یا موٹے آٹے کی روٹی - (۱۰) ( فعل ) تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ( جیسے *s. words* (۱۱) -(*will you s. me if I ask him? ; with the deeds*) ( بحث یا جلسے میں ) تجویز کی تائید کرنا - (۱۲) ( فوجی ) معطل کرنا ؛ برخاست کرنا ؛ کسی افسر کو عارضی طور پر بلا تنخواہ علیحدہ کرنا کہ کوئی غیر فوجی ملازمت حاصل کرسکے -

*at s. hand* : سماعی ؛ سنی سنائی -

*come in, finish, s.* :- دوسرے نمبر پر آنا ( امتحان یا گھوڑ دوڑ میں )

*come off s. -best* : ہار جانا ( لڑائی یا کھیل میں ) -

*habit is s. nature* : عادت فطرت ( طبع ) ثانی ہے -

*in the s. place* : دوم؛ ثانیاً -

*play the s. fiddle* : تابع حیثیت رکھنا ؛ کم حیثیت یا اہمیت رکھنا -

*s. advent* : ظہور ثانی ؛ خصوصاً حضرت عیسیٰ کا ظہور ثانی -

*second-adventist* : ظہور ثانی کا قایل ؛ اس فرقے کا رکن جس کا اعتقاد ظہور ثانی پر ہے -

*s. ballot* : ( انتخاب کا طریقہ ) رائے شماری دوم -

*s. -best* : دوسرے درجے کا ( وصف یا جوہر میں ) -

*s. cabin* : دوسرا درجہ ( جہاز میں ) -

*s. cause* : سبب ثانی ؛ علت ثانی -

*s. chamber* : ( پارلیمنٹ کا ) دیوان خاص ؛ دارالامرا -

*s. childhood* : دیکھو childhood -

*s. chop* : ( عامیانہ ) ادنیٰ درجے کا -

*s. class* : دوسرا درجہ ( ریل میں ) -

*s. -class* : دوسرے درجے کا ؛ کم درجے کا ؛ گھٹیا -

*s. -class passenger* : دوسرے درجے کا مسافر -

*s. -class ticket* : درجۂ دوم کا ٹکٹ -

*s. coming* : ظہور ثانی؛ آمد ثانی -

*s. cousin* : خالہ زاد، ماموں زاد، چچازاد بھائی بہنوں کی اولاد -

*s. Daniel* : دانیال ثانی ؛ دانیال کے مشابہ -

*s. distance* : پیش منظر اور پس منظر کے درمیان کی جگہ -

*s. fiddle* : تابع حیثیت رکھنے والا -

*s. floor* : تیسری منزل -

*s. -front* : تیسری منزل کا اگلا کمرہ -

*s. -hand* : (۱) مستعمل ؛ استعمال شدہ ؛ برتا ہوا ؛ مستعملہ ( کپڑا، کتابیں، سامان وغیرہ ) - (۲) (خبر، اطلاع وغیرہ) بالواسطہ؛ جو ذاتی مشاہدے یا تحقیق پر مبنی نہ ہو - (۳) گھڑی میں سیکنڈ ( ثانیہ ) کی سوئی -

*s. intention* : دیکھو Intention -

*s. lieutenant* : انگریزی فوج کا سب سے ادنیٰ کمیشنڈ افسر -

*s. nature* : فطرت ( طبع ) ؛ فطرت ثانی -

*s. of exchange* : جدا جدا بل ایک ہی تاریخ اور مضمون کے تاکہ تلف ہونے کا اندیشہ نہ ہو -

*s. -pair back* : تیسری منزل کا پچھلا کمرہ -

*s. person* : مخاطب

*s. -rate* : (۱) گھٹیا ؛ کم درجے کا - (۲) ( جہاز ) دوسرے نمبر یا درجے کا ( نیز اسم ) -

*s. self* : یار غار ؛ سب سے بڑا معین و مددگار -

*s. sight* : دیکھو sight -

*s. string* : کوتل ؛ زائد شخص یا شے جو وقت ضرورت کام آئے -

*s. teeth* : دانت جو دودھ کے دانتوں کے بعد نکلتے ہیں -

*s. thoughts* : وہ رائے یا ارادہ جو غور مکرر کے بعد قایم کیا جائے -

*s. wind* : دیکھو wind -

**seconder**, *n.* : موید ؛ حامی -

**Secondary**, *a. & n.* : (۱) ثانوی؛ دوسرے درجے کا - (۲) ذیل کا؛ کم رتبہ؛ کم حیثیت - (۳) ضمنی ؛ تابع - (۴) وکیل ؛ نمایندہ - (۵) گرجا کا ادنیٰ عہدہ دار - (۶) بازو کے دوسرے جوڑ پر کا پر - (۷) کیڑے کا پچھلا پر - (۸) زمین کا طبقۂ ثانی -

*s. colours* : ثانوی رنگ ؛ یعنی نارنجی، سبز، اودا جو ابتدائی رنگوں ( سرخ، زرد، نیلے ) کی آمیزش سے حاصل ہوں -

*s. education* : تعلیم ثانوی -

*s. planet*: ثانوی سیارہ ؛ قمر سیارہ (جیسے *moon is a s. planet since it revolves round a primary planet, the earth* ) -

*s. school* : مدرسۂ ثانوی ؛ ہائی اسکول -

**secondarily**, *adv.* : ثانیاً ؛ دوم ؛ ثانوی طور پر -

**Seconde**, *n.* : پینترا ( پٹہ بازی میں ) -

**Secondly**, *adv.* : دوم ؛ ثانیاً -

**Secondo**, *n.* : (۱) ساز نوازی کا درجۂ ثانی - (۲) دوم ساز نواز -

**Secrecy**, *n.* : (۱) راز ؛ بھید ؛ اخفا - (۲) تنہائی ؛ خلوت ؛ خلوت گزینی ؛ تنہائی پسندی - (۳) پردہ پوشی؛ راز داری؛ سکوت -

*he promised s.* : اس نے اخفائے راز کا عہد کیا -

*I can rely on his s.* : میں اس کی راز داری پر اعتماد کرسکتا ہوں -

*in s.* : راز میں -

*the gift of s.* : ملکۂ راز داری -

*there can be no s. about it* : یہ امر صیغۂ رازمیں نہیں رہ سکتا۔

**Secret**, *a.& n.* : (۱) مخفی؛ پوشیدہ؛ رازمیں رکھنے کے قابل۔(۲) بھید؛ راز؛ سر (جیسے *keep s.* or *the s.* اسے راز میں رکھو ) - (۳) راز جو مخصوص لوگوں کو معلوم ہو - (۴) سر؛ اسرار ( جیسے *ss. of nature* قدرت کے اسرار ) - (۵) گر؛ بھید؛ راز ( جیسے *the s. of hapiness, success* خوشی یا کامیابی کا راز یاگر) - (۶) ( خصوصاً عشاے ربانی میں ) پادری کی تنہائی کی عبادت (۷) (جمع) اعضاے مخصوصہ -

*in the s.* : ان لوگوں میں سے جو راز میں شریک ھیں -

*open s.* : کھلا راز؛ ایسا راز جو بجز ان کے جو معلوم کرنے کی کوشش نہیں کرتے سب کو معلوم ھے -

*s. arrival*: مخفی آمد؛ مخفی ورود -

*s. door, s. passage* : چور دروازہ؛ چور راستہ -

*s. errand*: مخفی پیام؛ خفیہ پیغام -

*s. parts* : مخفی اعضا؛ اعضاے ستر -

*s. process*: خفیہ کار روائی یا عمل -

*s.-service* : خفیہ خدمت؛ راز کی خدمت -

*s. service money* : وہ روپیہ جو گورمنٹ مخفی اطلاع و کار گزاری پر صرف کرتی ھے اور اس رقم کا کوئی تفصیلی حساب نہیں دیا جاتا؛ اخراجات خفیہ کار گزاری -

*s. sin* : مخفی گناہ؛ خفیہ گناہ؛ چھپا ھوا گناہ؛ گناہ پوشیدہ؛ نا معلوم گناہ —

*s. treaty* : خفیہ معاھدہ -

*s. understanding* : مخفی سمجھوتا -

**secretly**, *adv.* : راز میں؛ خفیہ طور پر -

**Secretaire**, *n.* : لکھنے پڑھنے کی خانہ دار میز -

**Secretary**, *n.* : (۱) سکرٹری؛ سکتر؛ معتمد ( کسی شخص کا، ادبی خدمت یا مراسلت کے کام کے لئے )- (۲) سر کاری یا کسی جماعت وغیرہ کا عہدہ دار جو اس کی طرف سے کار و بار انجام دیتا ھے؛ سکرٹری؛ معتمد - ( ۳ ) لکھنے پڑھنے کی خانہ دار میز - ( ۴ ) ( طباعت ) ایک قسم کا طباعت کا ٹائپ -

*honorary s.* : معتمد اعزازی؛ آنریری سکرٹری ( عموماً اپنے اداروں کا جن کا مقصد نفع کمانا نہیں ) -

*permanent s.* : دفتری نایب وزیر -

*private s.* : پرائیویٹ سکرٹری؛ ذاتی معتمد؛ معتمد خاص -

*s.-bird* : ایک قسم کا مار خور پرندہ جس کی کلغی ایسی ہوتی ھے جیسے منشی کے کان میں قلم -

*s. of state* : (۱) حکومت کے کسی محکمہ کا وزیر - (۲) ( امریکہ نیز حکومت پاپا ) معتمد اعلی و وزیر خارجہ -

*s. of legation, s. of embassy* : سفیر کا نائب خصوصی -

*the S. of State for the Home Department, Foreign Affairs, War, Colonies, India* or *Home, Foreign, War, Colonial, Indian, S.*: وزیر داخلی، وزیر خارجہ، وزیر جنگ، وزیر نو آبادیات، وزیر ھند -

*unpaid s.* : بلا تنخواہ کا سکرٹری جو کسی نامی گرامی سیاست داں کے پاس تجربہ حاصل کرنے کے لئے بلا تنخواہ کام کرے۔

*under- s.*: نائب وزیر؛ نائب معتمد ( ھر ایک وزیر کے ماتحت دو سکرٹری ھوتے ھیں، ایک منتظم دفتر، دوسرا نمایندۂ وزیر) -

**secretarial**, *a.* : سکرٹری کا؛ معتمد کا -

**secretariat(e)**, *n.*: (۱) دفتر معتمد؛ سکرٹری کا دفتر؛ معتمدی؛ عہدۂ سکرٹری - (۲) کسی حکومت کے عاملانہ محکمے کے ارکان ( مجموعی حیثیت سے ) - (۳) (بغیر e کے) کسی صوبے کے عاملانہ محکمے کا صدر مقام یا دفتر کی عمارت -

**secretaryship**, *n.* : عہدۂ سکرٹری؛ منصب معتمد؛ معتمدی -

**Secrete**, *v. t.* : (۱) ( اعمال الاعضا ) بدن کی رطوبت نکالنا، چھوڑنا؛ افراز کرنا یا افراز پیدا کرنا - (۲) چھپانا؛ پوشیدہ کرنا؛ چھپا کے رکھنا -

**secretor**, *n.* : مفرز؛ خارج کنندہ؛ خارج کرنے والا ( جیسے *liver is a s. since it secretes bile* )-

**secretory**, *a.* : افرازی؛ مفرز -

**Secretion**, *n.* : (۱) (اعمال الاعضا) افراز؛ اخراج؛ نکلنا؛ تفریق؛ علحدگی؛ جدائی؛ رطوبت جسمانی کی خون سے تفریق؛ رطوبت جسمانی کا جسم سے جدا ھونا - (۲) رطوبت؛ ریزش - (۳) اخفا؛ چھپانا (جیسے *the s. of stolen goods* مال مسروقہ کا اخفا)-

**Secretive**, *a.* : (۱) اخفائے راز کا دل دادہ؛ کم گو؛ دیر آشنا - (۲) اخراجی؛ رطوبت خیز؛ افرازی؛ ممد افراز -

**secretively**, *adv.* : اخفا پسندانہ؛ راز داری کی رو سے؛ رطوبت خیزانہ -

**secretiveness**, *n.* : (۱) اخفا پسندی؛ کم گوئی؛ کم سخنی - (۲) اخراج؛ افرازیت؛ مفرزیت -

**Sect**, *n.* : فرقہ؛ فریق؛ گروہ؛ طائفہ؛ مذھبی فرقہ -

**sectarian**, *a. & n.* : فرقہ بندی کا؛ فرقہ پرستانہ؛ فرقہ پرست -

**sectarianism**, *n.* : فرقہ بندی؛ فرقہ پرستی؛ تفریق پرستی -

**sectarianize**, *v. t.* : فرقہ بنانا؛ فرقہ بندی پیدا کرنا؛ فرقوں میں تقسیم کرنا -

**Sectary**, *n.* : ( قدیم ) ( کسی ) فریق کا رکن ( خصوصاً *Independents* وغیرہ کا )؛ فرقہ پرست -

**Sectile**, *a.* : جو کٹ سکے ( خصوصاً نرم معدنیات ) -

**Section**, *n.& v.t.* : (۱) قطعہ؛ ٹکڑا؛ کاٹ؛ حصہ - (۲) باب؛ فصل - (۳) ضمن؛ دفعہ - (۴) ( فوجی ) دستہ؛ پرا - (۵) فرقہ؛ فریق ( جیسے *popular with all ss.* ) - (۶) (تاریخ طبیعی) صنف - (۷) ابواب، قطعات، دفعات وغیرہ میں ترتیب دینا، تقسیم کرنا -

*conic s.* : مخروطی تراش -

*horizontal s.* : افقی تراش -

*longitudinal s.* : طولی تراش -

*microscopic s.* : خورد بینی قطعہ؛ کسی شے کا اتنا ذرا سا ٹکڑا جو خورد بین سے دیکھا جاسکے -

*oblique s.* : مائل یا ترچھی تراش -

*s. mark* : نشان دفعہ ( یہ نشان : § ) -

*vertical s.* : انتصابی تراش -

**sectional**, *a.* : متعلق بہ دفعہ یا قطعہ؛ قطعہ واری؛ دفعہ واری -

**sectionalism**, *n.* : فرقہ پرستی -

**sectionally**, *adv.* : قطعہ بندی کے طور پر؛ دفعہ واری -

**Sector,** *n.* : (۱) قطعہ؛ دائرہ - (۲) آلۂ ہندسی؛ آلۂ نجومی -

*s. of sphere* : قطعۂ کرہ -

**sectoral,** *a.* : قطعۂ دائرہ کے متعلق؛ متعلق یا منسوب بہ قطعۂ دائرہ -

**Sectorial,** *a.* & *n.* : (حیوانیات) مقراضی؛ مقراضی دانت (پیسنے والا) -

**Secular,** *a.* & *n.* : (۱) صد سالہ؛ عمر بھر میں ایک دفعہ آنے والا؛ سو برس تک رہنے والا - (۲) صدیوں رہنے والا؛ غیر معین مدت تک رہنے والا؛ دوامی (جیسے *s. rivalry between Church & State*) - (۳) دنیوی؛ دنیاوی؛ غیر مذہبی؛ غیر دینی (جیسے *s. education*) - (۴) متشکک؛ دینی صداقت میں شک کرنے والا یا دینی تعلیم کا مخالف - (۵) دنیا دار پادری؛ گرہست پادری؛ متاہل پادری -

*s. acceleration* : اجسام سماوی کی تدریجی ترقی، حرکت -

*s. bird* : ققنس -

*s. change* : تغیر جو بتدریج مستقل طور پر ہوتا رہے (مثلاً وہ تغیر جس سے شمالی افریقہ صحرا ہو گیا) -

*s. cooling* or *refrigeration* : کرۂ زمین کا تدریجی انجماد -

*s. education* : دنیوی تعلیم؛ غیر مذہبی تعلیم -

*s. fame* : دائمی شہرت؛ دیرپا ناموری -

*s. games* : صد سالہ کھیل یا تہوار؛ قدیم رومی تہوار جو مدت مدید کے بعد آتا تھا -

*s. hymn* : صدی بھجن؛ صدی مناجات، جو رومی صد سالہ تہوار کے لئے تالیف کی جاتی تھی -

*the s. arm* : (تاریخ) حلقۂ اختیار، جہاں مذہبی عدالتیں کسی مجرم کو سخت سزا کے لئے بھیجتی تھیں -

*the s. clergy* : بے قاعدہ پادری -

**secularism,** *n.* : یہ عقیدہ کہ تعلیم مذہبی عقائد پر مبنی نہ ہو بلکہ اخلاقیات پر ہونی چاہئے -

**secularist,** *n.* : فطری اخلاقیات کا قائل -

**secularize,** *v. t.* : دنیاوی بنانا؛ غیر مذہبی بنانا؛ دنیوی کاموں میں لانا، صرف کرنا -

**secularization,** *n.* : دنیوی بنانے کا عمل؛ دنیاوی کاموں میں لانا -

**secularity,** *n.* : دنیویت؛ غیر مذہبیت (تعلیمی معاملے میں) -

**secularly,** *adv.* : دنیا دارانہ؛ دنیاوی اعتبار سے؛ از روے دنیا داری -

**Secund,** *a.* : (نباتیات، حیوانات) یک طرفی؛ یک رخی (جس کے پھول ایک ہی رخ ہوں) -

**secundly,** *adv.* : یک طرفانہ؛ یک رخانہ -

***Secundo*** : دیکھو primo, *adv.* -

***Secundum,*** *prep.* : (لاطینی حرف جار) مطابق؛ موافق؛ حسب -

*s. artem* : (۱) مصنوعی یا بناوٹی طور پر - (۲) علمی طور پر؛ سائنس کے طریقے سے - (۳) صناعانہ یا ماہرانہ طور پر -

*s. naturam* : از روے فطرت؛ قدرتی طور پر؛ فطری انداز سے -

*s. quid* : (۱) بعض لحاظ سے؛ بعض اعتبار سے؛ کسی خاص پہلو یا نقطۂ نظر سے - (۲) حدود یا قیود کے ساتھ؛ استثنا کے ساتھ -

**Secundus** : دیکھو Primus (1) -

**Secure,** *a.* & *v. t* : (۱) بے خطرہ؛ بے خدشہ؛ بے فکر؛ بے اندیشہ؛ بے غل و غش - (۲) (قدیم) بھروسا کرنے والا؛ بھولا (جیسے *s. fool* یعنی سادہ لوح)؛ یقینی (جیسے *s. hope of salvation*) - (۳) محفوظ؛ مامون؛ مصئون (جیسے *s. against burglary*) - (۴) بھروسے کے قابل؛ قابل اطمینان (جیسے *s. grasp, s. foundation*) - (۵) مضبوطی سے بندھا ہوا؛ محفوظ؛ حفاظت میں (جیسے *are you sure it is s.?, have got him s.*) - (۶) متیقن؛ پرامید (جیسے *s. of victory, s. of interruption*) - (۷) (*v. t.*) محفوظ کرنا؛ مستحکم کرنا؛ محصور کرنا (شہر، بندرگاہ کو دیوار سے) - (۸) حاصل کرنا (کسی شے کی ضمانت یا کفالت پر)؛ ضمانت کرنا؛ نقصان سے بچانا (جیسے *loan secured on insurance policy; how can I s. myself against consequences?; to s. the labourer the fruit of his labour*) - (۹) حصول میں کامیاب ہونا؛ حاصل کرنا (جیسے *s. his object, s. prise*) - (۱۰) گرفتار کرنا؛ اسیر کرنا؛ حراست میں لینا؛ پکڑ رکھنا؛ باندھ رکھنا (جیسے *s. prisoner*) - (۱۱) بند کرنا (جیسے *s. window*) - (۱۲) مضبوط باندھنا (جیسے *s. buckle*) -

*s. arms* : (فوجی) بندوق کو اس طرح پکڑنا کہ گھوڑا بغل میں رہے تاکہ بھیگنے نہ پائے -

*s. a vein* : (جراحی) رگ کو دبانا؛ کسی رگ کو دبانا کہ خون بند ہوجائے -

*s. existence* : پرسکون اور بے اندیشہ زندگی -

**securely,** *adv.* : بے خدشہ؛ بے کھٹکے؛ حفاظت سے؛ مضبوطی سے -

**securable,** *a.* : حصول پذیر؛ قابل حصول -

**Securiform,** *a.* : (تاریخ طبیعی) تیشہ نما؛ تیشہ صورت -

**Security,** *n.* : (۱) اطمینان؛ سکون - (۲) حفاظت؛ بچاو؛ سلامتی - (۳) ضمانت؛ کفالت - (۴) ضامن؛ کفیل (جیسے *I stand s. for him*) - (۵) وثیقہ؛ ہنڈی -

*in s. for* : بہ کفالت؛ بہ ضمانت -

*pride should at least be a s. against meanness* : غرور، کم از کم، کمینہ پن کے خلاف ضمانت تو ہے -

**Sedan (-chair),** *n.* : (۱) پالکی؛ نالکی؛ ڈولی؛ تام جھام؛ ڈانڈی؛ پینس (یورپ میں اٹھارویں صدی میں رائج تھی) - (۲) (نیز امریکہ) بند موٹر گاڑی جس میں ڈرائیور سمیت چار نشستیں ہوتی ہیں -

**Sedate,** *a.* : (۱) (انسان) سلیم الطبع؛ پر سکون؛ سنجیدہ؛ متین - (۲) (تحریر، تقریر، مزاج وغیرہ) سنجیدہ؛ متین -

**sedately,** *adv.* : سنجیدگی، متانت یا سلامت روی سے -

**sedateness,** : متانت؛ سنجیدگی؛ سکون پسندی -

**Sedative,** *a.* & *n.* : (۱) (دوا، اثر وغیرہ) مسکن؛ سکون بخش - (۲) مسکن دوا -

***Sedefendendo,*** *adv.* : حفاظت خود اختیاری میں؛ اپنے بچاؤ کے لئے (قتل انسان مستلزم سزا کے مقدموں میں یہ عذر پیش کیا جاتا ہے).

**Sedentary,** *a.* & *n.* : (۱) (تصویر، نشست وغیرہ) بے حس و حرکت بیٹھا ہوا؛ نشستہ (جیسے *s. posture, statue*) - (۲) بیٹھے رہنے کا (پیشہ، عادت، کام وغیرہ)؛ بھدی؛ کاہل؛ (حیاتیات) مقیم (پرندے وغیرہ) - (۳) گھات میں بیٹھی ہوئی (مکڑی) - (۴) نشستہ، بیٹھا، کاہل شخص وغیرہ -

**Sederunt**, *n.* : ( مذہبی جماعت یا کسی مجلس کا ) بیٹھنا یا جلسہ یا نشست ؛ کسی صحبت کا بات چیت یا ناؤ نوش میں بیٹھے رہنا ( جیسے *they had a long s.* ) -

**Sedge**, *n.* : (۱) سیج ؛ سوان کے قسم کی گھاس ہے جو دلدلوں اور سیلابی زمینوں میں ہوتی ہے ؛ اس میں گرہیں نہیں ہوتیں- (۲) ایسی گھاس کا تختہ -

s. *-warbler*, *-wren* : ایک قسم کا بولنے والا پرندہ ہے جو ایسے مقامات میں پایا جاتا ہے -

**sedgy**, *a.* : وہ مقام جہاں ایسی گھاس کی کثرت ہو -

**Sedilia**, *n.* pl. (sing. *sedile*, rare) : صدر کلیسا میں پادریوں کے بیٹھنے کی نشستیں ( عموماً تین ہوتی ہیں ) -

**Sediment**, *n.*: ڈُرد ؛ تلچھٹ ؛ گاد -

**sedimentary**, *a.* : گدلا ؛ ڈُرد آمیز -

**Sedition**, *n.* : سرکشی ؛ بغاوت ( خلاف حکومت ) -

**seditious**, *a.*: باغیانہ ؛ بغاوت آمیز ؛ بغاوت انگیز ؛ مفسدانہ -

**seditiously**, *adv.* : از راہ بغاوت یا سرکشی -

**seditiousness**, *n.* : باغی پن ؛ بغاوت انگیزی -

**Seduce**, *v. t.* : (۱) اغوا کرنا ؛ ورغلانا ؛ بہکانا پھسلانا ؛ منحرف کرنا ؛ گمراہ کرنا - (۲) عصمت دری کرنا ؛ آبرو ریزی کرنا (عورت کی ) ؛ بھگا لے جانا ؛ اُدھالنا -

**seducible**, *a.*: اغوا پذیر ؛ جو بہکانے یا ورغلانے میں آجائے -

**seducingly**, *adv.* : از راہ اغوا وغیرہ -

**seducement**, *n.* : ( شاذ ) اغوا ؛ ورغلانا -

**seducer**, *n.* : مغوی ؛ اغوا کنندہ ؛ بہکانے والا ؛ پھسلانے والا -

**Seduction**, *n.* : (۱) اغوا ؛ بہکاوا ؛ جھانسا - (۲) کشش ؛ گیرائی ؛ ترغیب ( جیسے *the ss. of a great capital*, *beauty*, *the country* حسن یا ملک وغیرہ کی کشش یا ترغیب ) -

**seductive**, *a.*: دلکش ؛ موجب ترغیب ؛ پھسلا لینے والا ( جیسے *s. offer of service* ) -

**seductively**, *adv.*: دلکشی یا دلفریبی سے وغیرہ -

**seductiveness**, *n.* : دلفریبی ؛ دلکشی -

**Sedulous**, *a.*: محنتی ؛ محنت پسند ؛ مشقت پسند ؛ سرگرم ؛ تن دہ ؛ مستعد ؛ جفاکش ؛ مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ ( افعال وغیرہ ) جفاکشانہ ؛ سرگرمانہ ؛ مستعدانہ ؛ محنتانہ ( جیسے *with s. care* ; *s. flattery*, *attentions* ) -

**sedulously**, *adv.*: جفاکشی ؛ تندہی سے وغیرہ -

**sedulity, sedulousness**, *nn.*: جفاکشی ؛ کد و کاوش ؛ محنت ؛ مشقت ؛ سرگرمی -

**See**, *v. i.* & *t.* (saw, seen): (۱) دیکھنا ؛ نظر کرنا ؛ نگاہ کرنا ؛ تاکنا - (۲) غور کرنا ؛ خوض کرنا ؛ غور و خوض کرنا - (۳) سمجھنا ؛ بوجھنا ؛ معلوم کرنا - (۴) محسوس کرنا ؛ ادراک کرنا ؛ دھیان کرنا ؛ توجہ مبذول کرنا - (۵) ملاقات کرنا ؛ ملنا ( جیسے *he could not s. me* ) ؛ معائنہ کرنا ؛ ملاحظہ کرنا ( جیسے *doctor saw my wound to-day* ) - (۶) تصور کرنا ؛ خیال میں لانا ( جیسے *cannot s. myself* *submitted* ) - (۷) پہنچانا ؛ پہنچا آنا ؛ چھوڑ آنا ؛ ساتھ جانا ( جیسے *may I s. you home?* ) ؛ ساتھ دینا ؛ مدد کرنا ؛ مساعدت کرنا ( جیسے *s. him through the difficulty* ) - (۸) رائے رکھنا ؛ خیال رکھنا ( جیسے *s. it differently now* ) - (۹) تحقیق کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ پرکھنا ؛ جانچنا ؛ معائنہ کرنا ( جیسے *must s. into it* ) - (۱۰) خبر گیری کرنا ؛ خبر لینا ؛ احتیاط کرنا ( جیسے *s. to it that it is not spoiled* ) - (۱۱) مناسب سمجھنا ؛ بخوشی قبول کرنا ( جیسے *do not s. being made use of* ) -

*as far as I can s.*: جہاں تک مجھے علم ہے -

*do not s. the good, fun, advantage, of doing* : مجھے ایسا کرنے میں کوئی فائدہ نظر نہیں آتا -

*do you s. what I mean?* : آپ میرا مفہوم سمجھتے ہیں ؟ -

*has seen better* or *best days* : کبھی حالت بہت اچھی تھی مگر اب انحطاط پذیر ہے -

*has seen service* : پختہ کار ہے ؛ ماہر ہے -

*I cannot s. a (the) joke* : مجھے تو اس میں کوئی لطیفہ نظر نہیں آتا -

*I cannot s. a (the) point* : میں اصل حقیقت ( منشا کو ) نہیں سمجھا -

*I cannot s. my way* : مجھے کچھ نہیں سوجھتا ؛ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کروں -

*I have seen five reigns*: مجھے پانچ حکومتوں سے سابقہ پڑ چکا ہے -

*I must s. into it* : مجھے اس کی تحقیق کرنی چاہیے -

*I must s. the lawyer, a doctor* : مجھے وکیل یا ڈاکٹر سے مشورہ کرنا لازم ہے -

*I s. about it* : میں اس پر غور کروں گا -

*I shall never s. death* : میں کبھی نہیں مرونگا -

*let me s.*: مجھے غور کرنے دو ' یعنی جواب دینے یا تفصیلات بیان کرنے سے قبل غور کرنا چاہتا ہوں یا اس امر کا اعتراف ہے کہ آیندہ حالات غور مکرر کے محتاج ہونگے -

*refused to s. me* : اس نے مجھ سے ملنے ' ملاقات کرنے سے انکار کر دیا -

s. *a person through a difficulty*: مشکل میں کسی کی مدد کرنا -

s. *after*: خبر گیری کرنا ؛ نگرانی کرنا -

s. *a thing done* : (کسی کام کی) نگرانی کرنا ؛ اہتمام کرنا -

s. *bright* : ایک پودا ہے جس کو کلاری کہتے ہیں -

s. *double* : دو دیکھنا ؛ ایک کی جگہ دو دیکھنا ( بھینگاپن ) -

s. *eye to eye* : ہم خیال ہونا ؛ متفق ہونا -

s. *into mill stones*, s. *through brick wall*: غیر معمولی ذہانت ہونا ؛ غیر معمولی قوت مشاہدہ ہونا -

s. *life* : (۱) دنیا کا تجربہ حاصل کرنا - (۲) عیاشی کی زندگی بسر کرنا -

s. *over (house &c)* : معائنہ کرنا -

s. *stars* : تارے دکھائی دینا ( یعنی ضرب لگنے سے ) ؛ تیورا جانا ؛ سر کا چکر کھانا -

s. *the back* : پیٹھ دیکھنا ؛ کسی ملاقاتی یا حملہ آور کو جاتے ہوئے دیکھنا -

s. *the light* : (۱) پیدا ہونا ؛ عالم وجود میں آنا - (۲) زندہ رہنا -

s. *the sights* : قابل دید مقامات یا مناظر دیکھنا -

s. *things* : فریب نظر کھانا ؛ وہم میں پھنسنا ؛ توہم میں گرفتار ہونا

*s. thing through* or *out* : پورا کر کے چھوڑنا ؛ تکمیل کو پہنچا کر چھوڑ نا -

*s. through*: (۱) بھانپ لینا ؛ تاڑ جانا ؛ حقیقت سمجھ لینا - (۲) انجام کو پہنچانا -

*s. to one's business* : اپنا کام کرو -

*s. visions* : صاحب بصیرت ہونا ؛ روشن ضمیر ہونا -

*seeing is believing* : مشاہدہ اصل یقین ہے ؛ مشاہدہ بہترین شہادت ہے -

*things seen* : دیکھی ہوئی چیزیں؛ محسوسات (نہ کہ خیالی)-

*well seen* : ( قدیم ) تجربہ کار ؛ پختہ کار -

*will you s. me through the difficulties?* : کیاان مشکلات میں آپ میرا ساتھ دینگے ؟ -

*worth seeing* : قابل دید -

*you s.* : آپ جانتے ہیں ؛ آپ سمجھتے ہیں -

**seer,** *n.* : بینا ؛ روشن ضمیر ؛ غیب دان -

**See,** *n.* : استف یا استف اعظم کا علاقہ یا حدود حکومت (جیسے *the s. of Norwich, Canterbury, Rome*) -

*Holy S.* or *S. of Rome*: پوپ کا منصب ؛ پوپ کی عدالت؛ نظام پاپائی -

**Seed,** *n. & v. i. & t.*: (۱) بیج؛ تخم؛ دانہ - (۲) نطفہ ؛ منی - (۳) اصل؛ مادہ ؛ بیخ ؛ جڑ ؛ بنیاد ؛ بنا ؛ علت اُولیٰ؛ علت العلل ( جیسے *to sow ss. of strife* یعنی جھگڑے کی بنا ڈالنا ) - (۴) ( انجیل ) نسل ؛ اولاد ( جیسے *s. of Abraham* یہودی) - (۵) بیج بونا ؛ بیج ڈالنا ؛ بیج بکھیرنا ؛ تخم ریزی کرنا - (۶) بیج نکالنے ( پھل وغیرہ سے) - (۷) بیج علحدہ کرنے (سن سے) - (۸) بیج آ نا ؛ بیج پڑنا ؛ بیج پک کر گرنا - (۹) ( کھیلوں میں ) کم زور کھلاڑیوں سے زورآوروں کو الگ کرلینا تاکہ ٹورنمنٹ میں دوسرے میچ کھلا سکیں -

*go* or *run s.* : ( پودے کا ) پھول دینے کے قابل نہ رہنا ؛ ( مجازاً ) ذلیل ، حقیر یا کمینہ ہونا -

*raise up s.* : نسل بڑھانا ؛ افزائش نسل کرنا -

*s. bed* : = s. plot

*s. -cake*: وہ کیک جس میں رائحہ کےلئے (کرادیا) زیرہ وغیرہ ہو-

*s. -coral* : مرجان یا مونگے جو بیج جیسے ہوں -

*s -corn* : وہ اناج جو بیج کے لئے محفوظ رکھاجاے -

*s. -eater* : ایک قسم کا پرندہ -

*s. -drill* : تخم ریزی کا آلہ ؛ مشین جس سے زمین جو تنے ، سراون کرنے اور بیج بونے کا کام لیا جاتا ہے -

*s. -fish* : مچھلی جو انڈے دینے کے لئے ہو -

*s. -leaf* : برگ تخم ؛ بیج پتی -

*s. -lobe* : اکھوا ؛ کن سوا -

*s. -oysters* : کستورا مچھلی کا بچہ ؛ صدف بچہ -

*s. -pearl* : چھوٹا موتی -

*s. -plot* : (۱) پود کیاری - (۲) ( مجازاً ) بغاوت گھر ؛ وہ علاقہ جہاں بغاوت پھیلی ہوئی ہو اور وہاں سے دوسرے مقامات پر پہنچے -

*seedsman* : تخم فروش ؛ سوداگر تخم ( خصوصاً پھولوں اور ترکاریوں کے تخم کا ) -

*s. -time* : هنگام تخم ریزی؛ بیج بونے کاوقت؛ تخم ریزی کی فصل -

*s. -vessel* : بیج دانی -

*s. -wool* : کپاس -

*seeding machine* : تخم ریزی کی مشین؛ بیج بونے کی مشین-

*seeding plough* : بیج هل ؛ بیج بونے کا وہ هل جس کے ذریعے بیج بویا جاتا ہے -

**seedless,** *a.* : بے تخم ؛ بن بیجا ؛ بے بیج

**Seeder,** *n.* : (۱) تخم ریزی کی مشین - (۲) وہ مچھلی جو انڈے دینے کو تیار ہو -

**Seedling,** *n.* : (۱) تخمی پودا ؛ وہ پودا جو بیج سے اُگے ( نہ کہ قلم سے ) - (۲) ننھا پودا ؛ نازک پودا -

**Seedy,** *a.* : (۱) بیج بھرا ؛ بجالا - (۲) پودا جو پھول دینے کے قابل نہ رہے - (۳) (بول چال) زدہ یا پھٹے حالوں ؛ پھٹے پرانے کپڑے پہنے - (۴) علیل ؛ ( طبیعت یا مزاج کا ) ناساز ( ہونا ) (جیسے *I feel s.* یعنی میری طبیعت یا مزاج ناساز یا بد مزہ ہے ) - (۵) ایک قسم کی برانڈی جس میں کسی خاص گھاس یا پودے کا ذائقہ ہو جو انگورستان میں اُگ آیا ہو -

*s. -toe* : گھوڑے کے پانو کی ایک بیماری -

**seedily,** *adv.* : زدہ حالت میں ؛ پھٹےحالوں میں؛ پھٹے پرانے کپڑوں میں؛ ملالت یا ناسازی کی حالت میں -

**seediness,** *n.*: مزاج کی ناسازی یا ملالت ؛ زدہ حالت -

**Seek,** *v. t. & i.* (*sought*): (۱) ڈھونڈھنا؛ تلاش کرنا-(۲)حاصل کرنےکی کوشش یا فکرمیں ہونایا کرنا (جیسے *s. a post* و *s. fortune*) - (۲) مانگنا ؛ طلب کرنا (جیسے *s. aid*) - (۳) مدنظر ہونا ؛ درپے ہونا ( جیسے *he seeks my life* یا *s. success*) - (۴) جستجو کرنا ؛ پتا لگانا ( جیسے *seeking news*) - (۵) ناقص ہونا ؛ کچی ہونا ؛ معلوم نہ ہونا ؛ دستیاب نہ ہونا ( جیسے *he is to s. in intellingence* or *grammar; cause of some diseases still to s.*) - (۶) ( قدیم ) کسی گروہ کا جانا ( کسی شخص کے پاس یا کسی مقام پر ) -

*is to s, is much to s.* : نایاب یا نادر یا کم ہے -

*politeness is much to s. among them* : ان میں خوش خلقی نایاب ہے -

*s. out* : ڈھونڈھ نکالنا ؛ کھوج لگا لینا ؛ سراغ لگا لینا ؛ (کسی کی ملاقات یا صحبت حاصل کرنے کے لیے ) سعی کرنا -

*sought for, after* : مقبول ؛ مطلوب (جس سے ملنے وغیرہ کے لوگ بہت آرزو مند ہوں ) -

**seeker,** *n.*: (۱) طالب؛ جویا؛ جویندہ؛ متجسس؛ متلاشی؛ تلاش کرنے والا ؛ ساعی؛ کوشاں - (۲) چھوٹی دوربین جو بڑی رصد گاہی دوربین سے لگی ہوتی ہے -

**- seeker** : ( لاحقہ ) تلاش کنندہ ؛ جویا ؛ جو -

**Seel,** *v. t.* : (۱)(قدیم) آنکھیں سینا ؛ بازکی آنکھیں سینا ؛ آنکھیں بند کرنا - (۲) ( مجازاً ) دم دینا ؛ آنکھوں میں خاک جھونکنا -

**Seem,** *v. i.*: معلوم ہونا ؛ دکھائی دینا؛نظر آنا؛ واقعی طور پر معلوم ہونایا ظاہرہونا(جیسے *it seems to me that it will rain*)-

*do not s. to* : ( عامیانہ ) کسی نہ کسی وجہ سے نہیں ؛ نہ معلوم کیوں ( جیسے *I do not s. to like him* نہ معلوم کیوں میں اس کو پسند نہیں کرتا ) -

*it seems to me* : مجھے معلوم ہوتا ہے -

*s. good to*: مناسب یا بہتر معلوم ہونا -

*the man who seems the ringleader*: وہ آدمی جو سرغنہ معلوم ہوتا تھا -

*what seemeth him good*: (قدیم) جو کچھ اُسے مناسب یا بہتر معلوم ہوتا ہے -

**seeming**, *a.*: (۱) ظاہر؛ عیاں - (۲) ظاہری؛ دکھاوے کا (جیسے *a s. friend* ؛ ظاہری اور اصلی *the s. and the real* ظاہری یا دکھاوے کا دوست) -

**seemingly**, *adv.*: بظاہر؛ ظاہر داری سے؛ دکھاوے کے طور پر -

**Seemly**, *a. & adv.*: (۱) زیبا؛ موزوں؛ مناسب؛ شایاں؛ معقول (جیسے *dress in s. of suited to the occasion*) - (۲) (شاذ؛ متعلق فعل) خوبی سے؛ خوش اسلوبی سے وغیرہ -

**seemliness**, *n.*: مُناسبت؛ موزونیت؛ معقولیت -

**Seen**: دیکھو See -

**Seep**, *v. i.*: بہنا جھر جھر بہنا؛ قطرہ قطرہ بہنا؛ ٹپکنا -

**Seer**, *n.*: روشن ضمیر؛ غیب داں؛ رسول؛ نبی -

**Seer**, *n.*: سیر (ہندوستانی وزن) -

**Seer-band**, *n.*: باریک ململ (جو پگڑی کے کام آتی ہے؛ اصل فارسی لفظ سر بند ہے) -

**Seer-fish**, **seir** *n.*: سیر مچھلی؛ ایک قسم کی ہندوستانی مچھلی -

**Seer-sucker**, *n.*: ہندوستانی نیلی سفید دھاری دار کپڑا (فارسی لفظ شیر و شکر) -

**See-saw**, *a., adv. n., & v. i.*: (۱) جھولا؛ ہنڈولا - (۲) ایک کھیل جس میں ایک لمبے تختے کے دونوں سروں پر ایک ایک شخص بیٹھ جاتا ہے (تختے کے بیچوں بیچ ایک ٹیک ہوتی ہے)؛ یہ دونوں شخص باری باری سے ایک دوسرے کو اوپر نیچے حرکت دیتے ہیں - (۳) تختہ؛ جو اس طرح متوازن رہے - (۴) ہنڈولے کی مانند؛ ہنڈولے یا جھولے کی طرح کا (جیسے *s. motion* جھولے کی طرح کی حرکت یا جنبش) - (۵) ہنڈولے یا جھولے کی طرح آگے پیچھے حرکت کرنا - (۶) سی سا کھیل کھیلنا - (۷) پالیسی یا طرز عمل میں متلون یا مذبذب ہونا -

*go s.*: متلون ہونا؛ پس و پیش ہونا (رائے میں) -

**Seethe**, *v. t. & i.*: اُبالنا؛ اُبلنا؛ جوش دینا؛ جوش میں آنا؛ کھولانا؛ کھولنا؛ (مجازاً) غم و غصہ کھانا؛ جوش میں آنا -

*India is seething with discontent*: ہندوستان میں بے اطمینانی کا جوش پھیلا ہوا ہے -

*madness is seething in his brain*: اس کے دماغ میں جنون جوش کھا رہا ہے -

*the seething waters*: کھولتا ہوا پانی؛ کھولتا ہوا سمندر -

*thou shalt not s. a kid in his mother's milk*: (ضرب المثل) تو (بکری کے) بچے کو اس کی ماں کے دودھ میں جوش نہ دے -

**Segar**, *n.*: سگار (Cigar کی غلط شکل) -

**Segment**, *n. & v. i. & t.*: (۱) ٹکڑا؛ قطعہ؛ تتلا؛ پھانک؛ قاش؛ حصہ؛ درجہ - (۲) قطعہ قطعہ کرنا؛ ٹکڑوں وغیرہ میں تقسیم کرنا - (۳) (جنینیات) شگاف پڑنا؛ قطعات میں منقسم ہونا - (۳) (عضویات) اجزا میں منقسم ہو کر نئے افراد کا پیدا ہونا؛ شگوفہ دار ہونا؛ کلی دار ہونا -

*s. of a circle*: قطعۂ دائرہ -

*s. of a sphere*: قطعۂ کُرہ -

*s. of a line*: قطعۂ خط -

*s.-gear*: قطعہ گراری
*s.-rack*: قطعہ شکنجہ
*s.-wheel*: قطعہ دولاب
} ان میں صرف قوس دائرہ پر دندانے ہوتے ہیں -

*s.-saw*: (۱) قطعہ ارہ؛ دندانہ دار آرہ - (۲) گول آرہ؛ مدور آرہ -

*s.-shell*: نیم قطعہ؛ اس میں ایک آہنی خول ہوتا ہے؛ جس کے اندر آتش گیر مادہ ہوتا ہے اور باہر سیسے کا خول؛ یہ چند چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں کا مجموعہ ہوتا ہے؛ اس سے پھٹنے میں آسانی رہتی ہے -

*s.-valve*: قطعہ دار کواڑی؛ قطعہ حمامی -

**segmental**, *a.*: قطعہ دار؛ قاش دار؛ قطعہ دارانہ؛ متعلق بہ قطعہ -

**segmentally**, *adv.*: قطعہ قطعہ؛ قطعات میں -

**segmentary**, *a.*: = Segmental

**segmentation**, *n.*: اسم؛ مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Segregate**, *v. t. & i.*: (۱) تنہا رکھنا؛ علحدہ یا جدا رکھنا یا کرنا؛ الگ کرنا؛ دوسروں سے علحدہ رکھنا - (۲) (بلوریات) کل سے الگ ہو کر شکستگی کے خاص نقطوں یا خطوط پر جمع ہونا -

**segregation**, *n.*: علحدگی؛ جدائی؛ تنہائی؛ تنہا رکھنا -

**segregative**, *a.*: علحدہ رکھنے یا کرنے والا؛ تنہا دارانہ؛ تنہائی یا جدائی کی خاصیت رکھنے والا -

**Segregate**, *a.*: (قدیم) تنہا؛ جدا؛ علحدہ رکھا ہوا یا کیا ہوا -

*s. polygamy*: (نباتیات) نظام گل جس میں ہر گلچھ مشترک مسند (کٹوری) کے اندر اپنا علحدہ غلاف رکھتا ہے -

**Seiche**, *n.*: جھیلوں کے پانی کا ہوا کے دباؤ کے بدلنے سے ہلکورے لینا؛ ہلنا؛ آگے پیچھے حرکت کرنا -

**Seid**, *n.*: سید -

**Seidlitz powder**, *n.*: سفوف سیڈ لیٹ؛ سیڈ لیٹی سفوف؛ سیڈ لٹی پڑیا؛ لال دوا؛ ایک قسم کی مُلیّن دوا جو دو مختلف سفوفوں کی باہمی آمیزش سے بنتی ہے؛ جب یہ مرکب پانی میں ڈالی جاتی ہے تو اس میں جوش پیدا ہو جاتا ہے -

**Seigneur**, **seignior**, *nn.*: جاگیر دار؛ رئیس -

*grand seignior*: امیر کبیر؛ رئیس اعظم -

*the Grand Seignior*: سلطان روم کا قدیم خطاب -

**signiorial**, *a.*: رئیسانہ؛ جاگیر دارانہ -

**Seigniorage**, *n.*: (۱) حق شاہی؛ (خصوصاً) حق سکہ یعنی چاندی جو ٹکسال کو بھیجی جاتی ہے اس میں سے ایک خاص فی صدی بادشاہ کا حق ہوتا تھا جو اب خزانۂ شاہی میں جاتا ہے - (۲) حق جاگیر دار؛ حق -

**Seigniory**, *n.*: (۱) جاگیر داری؛ امارت - (۲) شاہی حکومت؛ شاہی اقتدار - (۳) جاگیر دار یا امیر کا علاقہ - (۴) قدیم اطالوی جمہوریت کی مجلس بلدہ -

**Seine**, *n. & v. t. & i.*: (۱) مہا جال؛ ماہی گیری کا بڑا جال؛ جس میں اوپر ترنے (یا تریندے) اور نیچے آویزے ہوتے ہیں تاکہ جال پانی میں سیدھا کھڑا رہے - (۲) ماہی گیری کرنا؛ مہا جال کے ذریعے مچھلیوں کا شکار کرنا -

*s.-gang*: مچھلی کے شکاریوں کا وہ گروہ جو مہا جال

کے ذریعے مچھلیاں پکڑتا ھے -

*s. -needle* : جال سوا ؛ مہا جال بننے کا سوا -

*s. -roller* : جال بیلن ' جس پر جال لپیٹتے ھیں -

**seiner**, *n.*: ماھی گیر؛ مہا جال کے ذریعے مچھلیوں شکار کرنے والا -

**Seise, seisin**, : دیکھو seize و seizin -

**Seismic, seismal**, *aa.*: بھونچالی؛ زلزلے کے متعلق -

**Seismo-** : جز ترکیبی جو یونانی کے لفظ seismos سے مشتق ھے بمعنی زلزلہ مثلاً :-

*seismogram* : یاد داشت زلزلہ -

*seismograph, seismometer, seismocope* : زلزلہ نگار یا زلزلہ پیما ( ان آلات سے زلزلے کی قوت اور مقام وغیرہ کا اندازہ ھوتا ھے )-

*seismography* : زلزلہ نگاری -

*seismographer* : زلزلہ نویس -

*seismographic ( al )* : زلزلہ نویسانہ ؛ زلزلہ نگارانہ

*seismometry* : زلزلہ پیمائی -

*seismometric* : زلزلہ پیما یانہ

*seismometrical* : زلزلہ پیما یانہ -

*seismoscopic* : زلزلہ نگارانہ -

*seismology* : زلزلیات؛ علم زلزلہ ؛ بھونچال بدیا -

*seismologist* : عالم علم زلزلہ ؛ زلزلیات داں -

*seismological* : زلزلیاتی؛ بھونچالی؛ متعلق بہ علم زلزلہ -

*seismologically* : زلزلیانہ طور پر -

**Seize**, *v. t. & i.*: (۱) اپنے قبضے یا تصرت میں لانا؛ اپنے تصعرتصرت میں لانا ( جیسے *to be* or *to stand seized of* ) - (۲) (نیز قانون *seise*) ضبط کرنا ؛ قرق کرنا - (۳) چھین لینا ؛ چھیننا ؛ جھپٹنا ؛ جھپٹ لینا - (۴) پکڑ لینا ؛ جبراً لے لینا - (۵) (فن جہازرانی) رسی سے کس کر باندھنا یا باندھ کر کوڑے لگانا (جیسے *s. one up* کسی کو جہاز کی رسیوں سے باندھ کر کوڑے لگانا ) - (۶) جان لینا ؛ سمجھ لینا ؛ تاڑ لینا - (۷) غنیمت سمجھنا ؛ غنیمت سمجھ کر کام لینا ( upon کے ساتھ ) ( جیسے *he seized upon a chance* ) اُس نے موقع کو غنیمت سمجھ کر فائدہ حاصل کیا ؛ *he seized upon a pretext* اُس نے عذر کی آڑ پکڑی ) - (۸) ( مشینوں کا غیر ضروری دباؤ یا حرارت سے ) جکڑا جانا ؛ رک جانا -

*he was seized by apoplexy* : اس پر مرگی کا دورہ پڑا یا وہ یکا یک مرگی میں مبتلا ھو گیا -

*he was seized with panic* : اُس پر دھشت طاری ھوگئی-

*he was seized with remorse* : وہ نادم ھوگیا ؛ وہ عرق انفعال میں غرق ھو گیا -

*s. a distinction* : کسی فرق کو سمجھ جانا -

*s. a fortress* : کسی قلعہ کو فتح یا تسخیر کرنا -

*s. an idea* : کسی خیال کی کنھ تک پہنچنا -

*s. an opportunity, occasion* : موقع حاصل کرنا یا موقع سے فائدہ اٹھانا

*s. sceptre* : تخت و تاج پر قبضہ کرنا -

*s. the essence of the matter* : کسی مسئلے یا معاملے کی اصل کو پہنچ جانا یا اس کی تہ تک پہنچنا -

*s. the point* : کسی نکتے کو پہنچ جانا ' اصل بات کو جاننا -

**seizable**, *a.*: قابل ضبطی؛ لائق گرفت وغیرہ -

**seizing**, *n.* : گرفتاری ؛ گرفت ؛ قبضہ ؛ قرقی ( عام طور پر جمع میں آتا ھے ) -

**seizor**, *n.* : گرفتار کرنے والا ؛ ضبطی کرنے والا ؛ زبردستی قبضہ کرنے والا -

**Seizine, seisin**, *nn.*: (۱) حین حیاتی یا قابل ارث اراضی کا قبضہ - (۲) ایسی اراضی پر قبضہ کرنا - (۳) ایسی اراضی -

**Seizure**, *n.*: (۱) قرقی ؛ قبضہ ؛ گرفت وغیرہ - (۲) بیماری کا حملہ؛ مرض کا دورہ ( خصوصاً مرگی وغیرہ کا ) -

**Sejant**, *a.*: ( نقابت ) اِس طرح ( کی نشست ) کہ اگلی ٹانگیں سیدھی کھڑی ھوں ( جیسے بلی کی نشست ) -

**Sejugous**, *a.* : ( نباتیات ) چھ پتیا ؛ شش ورقی ؛ جس میں پتیوں کے چھ جوڑ ھوں -

**Sejunction**, *n.*: ( قدیم ) جدائی ؛ علحدگی ؛ تفریق -

**Sekos**, *n.*: مقدس احاطہ ' خصوصاً مندروں ' معبدوں کا -

**Selachian**, *n.& a.*: (۱) شارک مچھلی کی قسم-(۲) اس مچھلی کا یا اس کے متعلق - (۳) اس مچھلی جیسا -

**selachoid**, *a. & n.*: مشابہ بہ شارک مچھلی -

**Seladang**, *n.* : سیلادنگ ؛ ممالک ملا یا کا بڑا جنگلی سانڈ

**Selah** : ( مزامیر ) ایک عبرانی لفظ ھے جو زبور کی مناجاتوں میں آیا ھے جس کے معنی نا معلوم ھیں اور قیاس یہ ھے کہ یہ کوئی موسیقانہ ھدایت ھے -

*Selamlik*, *n.*: مردانہ (مکان)؛ دیوان خانہ؛مردوں کے بیٹھنے کا کمرا -

**Seldom**, *adv*.( rarely *-er, est* ) : شاذ؛ شاذ و نادر ؛ گاہ گاہ ؛ کبھی کبھی ؛ کم کم ؛ بہت کم -

*not s.* : اکثر -

*s. or never* : شاذ یا کبھی نہیں -

*very s.* : بہت شاذ -

**Select**, *a. & v. t.* : (۱) منتخب ؛ پسندیدہ ؛ چیدہ ؛ برگزیدہ ؛ چنا ھوا ؛ عمدہ ؛ نفیس ؛ تحفہ - (۲) مستثنٰی ؛ مخصوص ( مجلس وغیرہ جس مین ارکان کا داخلہ بہت احتیاط سے کیا جاتا ھے ) - (۳) منتخب کرنا ؛ انتخاب کرنا ؛ چھانٹنا ؛ چننا ؛ پسند کرنا ؛ اختیار کرنا -

*s. committee* : مجلس منتخبہ؛ مختصر پارلیمنٹری کمیٹی جو کسی خاص معاملہ میں تحقیقات کے لیے مقرر کی جاے -

*selectman* : ( امریکہ ) نیو انگلینڈ ( شمال مشرقی امریکہ کی چھ ریاستوں ) کے سالانہ منتخب شدہ ارکان میں سے کوی ایک -

**selective**, *a.* : انتخابی -

**selectively**, *adv.* : انتخاباً ؛ ازراہ انتخاب ؛ انتخابی طور پر -

**selectness** *n.* : پسندیدہ پن ؛ عمدہ پن ؛ برگزیدگی ؛ عمدگی ؛ نفاست -

**selector**, *n.* : انتخاب کرنے والا ؛ انتخاب کنندہ ؛ چننے یا چھانٹنے والا -

**Selection**, *n.*: (۱) انتخاب ؛ اختیار؛ پسند - (۲) ( شے ) منتخب ؛ انتخاب [جیسے *what is your s. for the Derby* ? ڈربی کے لیے آپ کا انتخاب یا منتخبہ ( گھوڑا ) کونسا ھے ؟ ] - (۳) ( حیاتیات ) انتخاب ؛ چھانٹ - (۴) بقاے اصلح ( قانون ارتقا

کے عمل میں بہتر و مضبوط تر فرد یا نوع کا باقی رہنا - )

**Selectivity,** *a.* : ( لاسلکی کے آواز گیر آلات کے متعلق ) کسی خاص توج کو محسوس یا قبول کرنا دوسرے توجات کی مداخلت کے بغیر -

**Selenite,** *n.* : (۱) ( معدنیات ) ایک قسم کی شفاف کھر یا مٹی ؛ چمک کھریا ؛ حجر القمر - (۲) ( کیمیا ) سلی نیوم کا نمک ؛ کھریا نون - (۳) باشندۂ قمر ؛ چاند کا باشندہ -

**selenitic,** *a.*: کھریا نون کا یا اس سے متعلق یا مشابہ -

**Selenium,** *n.* : ایک غیر معدنی عنصر ؛ سلی نیوم -

**selenic, selenious,** *aa.* : سیلنی ؛ سیلینائی -

**selenate,** *n.* : سیلنی شورہ ؛ سیلنی تیزاب کا نمک -

**Selen (o) -:** سابقہ بمعنی قمر یا ھلال ' مثالیں :-

*selenocentric* : قمر مرکزی ؛ جو چیز چاند میں سے دیکھی جائے ؛ جو شے چاند کو مرکز قرار دے کر ناپی جائے -

*selenodont* : قمر دنداں ' یہ ایک دودھ پلانے والا جانور ھے ' اس کے داتنوں پر ھلال نما دندانے ھوتے ھیں -

*selenography* : (۱) بیان قمر ؛ قمریات ؛ علم القمر - (۲) چاند کی مساحت ؛ قمر پیمائی -

*selenograph* : چاند کی تصویر یا نقشہ کشی ؛ قمر پیمائی -

*selenographer* : چاند کا نقشہ کھینچنے والا ؛ قمر نگار -

*selenographic* : قمر نگاری کا ؛ قمر نگاشتہ ؛ قمریاتی -

*selenology* : قمریات دانی ؛ علم القمر -

*selenologist* : قمریات داں ؛ ماھر علوم قمر -

*selenotropic* : قمر مائل؛ مائل بہ سوئے قمر؛ وہ پودے جو چاند کی طرف مائل ھوں -

*selenotropism,-tropy* : قمر میلانی ؛ میلان بہ سوئے قمر -

**Seleucid,** *n.* (pl-*ids*, -*idae*) : سلوکسی ؛ خاندان سلوکس کا رکن' یہ خاندان ملک شام میں سنہ ۳۶۴ ق م تک حکمراں رھا -

**Self,** *n.*(pl.-*ves*) & *a.*: (۱)ذات؛ نفس؛ شخصیت؛خودی- (۲) ذاتی اغراض ' ذاتی مقاصد ' اپنے نفس یا ذات کے متعلق ( جیسے *refers everything to s.* ) - (۳) پھول جس کا رنگ یکساں یا قدرتی ھو ؛ گل یک رنگ - (۴) ( تجارتی یا بازاری اصطلاح میں ) ذات ' خود ( اپنی یا مخاطب کی ) ( جیسے *cheque drawn to s., ticket admitting s. or friend* ) -

*the study of the s.* : علم النفس؛ مطالعۂ ذات -

*the consciousness of s.* : شعور ذات ؛ شعور نفس -

*second s.* : (۱) ذات ثانی ؛ نقش ثانی ؛ وجود ثانی - (۲) نفس ناطقہ ؛ روح و رواں ؛ ( مجازاً ) یار صادق ؛ دوست مخلص ؛ دست راست -

*Caeser's s.* : ( ادب و انشا ) ذات قیصر؛ نفس قیصر ؛ قیصر بذات خود' یہ نفس نفیس ( *Caeser himself* = ) -

*pity's s.* :- (ادب و انشا) خود رحم؛ خود جذبۂ رحم ( *pity itself* = )

*his former s.* : اس کا وجود اول؛ جو کچھ وہ پہلے تھا ؛ جیسا کہ وہ اب سے قبل تھا -

*his better s.* : اس کی فطرت کا اچھا رخ یا پہلو ؛ اس کے شریفانہ احساسات -

*his s., his own s., his very s.* : اس کی ذات ؛ اس کی شخصیت ؛ وہ خود ؛ وہ بذات خود ( *he himself* = ) -

*its s., its own, its very s.*: اس کا وجود ؛ اس کی شخصیت؛ اس کی ذات ؛ وہ خود ؛ وہ بذات خود ( *itself* = ) -

*I myself* : میں خود -

*we ourself* : ھم خود -

*(thou) thy s.* : تو خود -

*you yourself* : تم خود ؛ آپ خود -

*he himself* : وہ خود -

*she herself* : وہ خود -

*it itself* : وہ خود -

*oneself* : خود ؛ اپنے آپ

*they themselves* : وہ خود -

**Self -:** ایک سابقہ جو تین معنی پیدا کرتا ھے جیسے (۱) اپنے آپ یا خود کرنے والے ( فاعل ) کے معنی میں جیسے :-

*s.- accusing* : اپنے آپ الزام لگانے والا ؛ خود گیر -

*s. accused* : خود ( اپنے الزام کا ) ملزم ؛ خود ملزم ( شدہ ) ؛ خود گرفتہ -

*s. accuser* : اپنے پر خود الزام لگانے والا -

*s. -accusation* : خود الزامی ؛ خود گیری -

*s.-accusatory* : خود الزامیہ -

*s.-accusingly s. accusatorily* : خود کو ملزم بناتے ھوے؛ خود الزامانہ -

(۲) انفعالی طور پر ؛ خود سرزد؛ خود بخود حرکت یا عمل میں آنے والا ؛ متحرک بالذات یا ظاھر ھونے کے معنی میں جیسے :-

*s.-acting* : خود کن ؛ خود کار -

*s.-action* : خود روی ؛ حرکت بالذات ؛ خود کاری -

*s.-activity* : خود فعلی -

*s.-evident* : جو بیرونی شہادت کے بغیر ظاھر یا عیاں ھو ؛ صریح ؛ بدیہی -

*s.-conceited* : خود بیں ؛ خود پرست ؛ متکبر -

*s. -conceit* : خود بینی ؛ خود پرستی ؛ مشیخت ؛ نخوت

*s.-absorbed* : جو اپنے اغراض یا معاملات میں منہمک ھو ؛ منہمک بالذات ؛ محو ( بالذات ) -

*s.-absorption* : انہماک بالذات ؛ خود انہماکی ؛ محویت -

*s.-affirmation* : ( نفسیات ) ذی شعور ذات کے وجود کو تسلیم کرنا اور جتانا -

*s.-confidence* : خود اعتمادی؛ اعتماد نفس؛ اعتماد بالذات؛ اپنے اوپر بھروسا -

*s.-inflicted* : سزا یا تکلیف جو خود عائد کی گئی ھو؛ خودکردہ -

*s.-conscious* : خود آگاہ ؛ ایسا شخص جسے غیر مجمع میں اپنی فکر ھو اور بناوٹ کی حرکتیں کرے یا جھینپے؛ خود احساس -

*s.-consciousness* : شعور ذات؛ خود شعوری؛ خود شناسی؛ اپنے نفس پر نظر -

*s.-despair* : اپنے آپ سے نا اُمید ھونا ؛ یاس بالذات -

*s.-dependence* : خود انحصاری؛ اپنے اوپر منحصر ھونا -

*s.-righteous* : اپنے آپ کو متدین یا راست باز سمجھنے والا ؛ خود پسند؛ معجب ؛ صاحب عجب -

*s.-seeker* : خود مطلب؛ خود غرض ؛ اپنے مطلب کا جویا -

*s.-seeking* : خود مطلبی؛ خود غرضی -

s.-sufficing, s. sufficient: غیرمحتاج؛ بے نیاز؛ مغرور؛ خودبیں -

s. sufficiency: بے نیازی ؛ خود بینی -

s.-violence: سخت مجاہدہ ؛ مجاہدہ بالنفس ؛ خود آزاری؛ نفس کشی -

(۳) یکساں یا قدرتی طورپر پیدا ہو جانے کے معنی میں جیسے :-

s.-abandonment: خود فراموشی ؛ ترک خودی -

s.-abasement: تذلل ؛ انکسار (بے جا)؛ اپنی بے عزتی آپ کرنا -

s.-abhorrence: کراہت با لذات

s. - absorbed: منہمک یا محو با لذات -

s. - absorption: انہماک یا محویت با لذات

s. - absuse: غلط کاری؛ مشت زنی ؛ جلق -

s. - accusation: خود الزامی؛ اپنے اوپر آپ الزام دھرنا -

s. accusatory: خود الزامانہ -

s. -acting, s. -action, s. -activity: خودروی ؛ خود عملی ؛ خود فعلی -

s. -adjusting: مرتب یا منضبط با لذات؛ خود پیرا ؛ جو خود ٹھیک کر لے یا اپنی جگہ بیٹھ جائے ( آلے یا کل کے لئے ) -

s. -adjustment: انضباط بالذات؛ خود پیرائی -

s. -admiration: خود ستائی -

s. -aggrandizement: خود پروری؛ دست درازی -

s. -appointed: خود مقرر کردہ ؛ خود ساختہ -

s. -appreciation: خود سنجی؛ قدر شناسی نفس؛ خود دانی -

s. -approval: تصدیق یا تحسین بالذات -

s. -approbation: قبول بالذات ؛ خود تسلیمی ؛ تسلیم نفس ؛ خود پسندیدگی -

s. - assertive, s. -asserting: خود ادعا ؛ جو اپنے دعوے کو آپ منوائے -

s. -assertion: خود ادعادی؛ خود بیانی؛ اپنے دعوے کو آپ منوانا -

s. - assumed: خود اختیار کردہ ؛ خود ساختہ -

s. - begotten: خود زادہ ؛ جو کسی اور سے پیدا نہ ہوا ہو -

s. -betrayal: خود آشکاری؛ عیاں بالذات -

s. -binder: خود بند ؛ آپ باندھ؛ یہ کھیتی کاٹنے کی مشین ہے جس میں اناج کی گڈیاں خود بخود بندھتی چلی جاتی ہیں -

s. - blinded: خود کور ؛ جس نے اپنے آپ کو جان بوجھ کر اندھا کرلیا ہو -

s. - born: خود زادہ -

s. - centred: خود مطلب ؛ محو بالذات ؛ جو اپنی ذات میں مستغرق ہو -

s. - centredness: خود مطلبی ؛ ذاتی اغراض میں انہماک -

s. -closing: خود بخود بند ہونے والا -

s. -cocking: یہ ایک قسم کی بندوق ہے جس میں چٹکی ہاتھ سے نہیں اٹھائی جاتی بلکہ لبلبی سے اٹھائی جاتی ہے؛ گزگیر -

s. -collected: مطمئن ؛ جمع دل ؛ جس کو اپنے اوسان پر قابو ہو ؛ جو حواس باختہ نہ ہو -

s. -colour: یک رنگی ؛ جس میں رنگ یکساں ہو ؛ یکسانیت رنگ ؛ یکساں رنگی -

s. -coloured: (۱) یکساں رنگ ؛ یک رنگ - (۲) وہ پھول جس کے رنگ میں تغیر نہ ہوا ہو -

s. -command: اپنے نفس پر قابو ؛ ضبط -

s. -communion: خود محاسبی ؛ محاسبۂ نفس -

s. -complacent: آسودہ خاطر ؛ جو تن آسانی سے یا اپنی جگہہ خوش اور مطمئن ہو -

s. -complacency: آسودہ خاطری -

s. -conceit: خود پسندی؛ نخوت ؛ کبر نفس -

s. -conceited: خود پسند ؛ متکبر -

s. -condemned: مردود بالذات ؛ جس کا مجرم یا ناکارہ ہونا عیاں ہو ؛ مردود صریحی -

s. -condemnation: صریحی مردودیت یا ناکارہ پن -

s. -confidence: اعتماد نفس ؛ خود اعتمادی -

s. -confident: خود اعتماد -

s. -confidently: خود اعتمادانہ ؛ خود اعتمادی سے -

s. -congratulation: خود مبارکی؛ اپنے آپ کو مبارک باد دینا -

s. -conquest: غلبہ علی النفس ؛ تسخیر نفس -

s. -conscious: (۱) خود آگاہ ؛ خود شعور ؛ با وقوف -(۲)خصوصاً ایسے شخص کی نسبت جسے غیر مجمع میں اپنی فکر ہو اور بناوٹ کی حرکتیں کرے یا جھینپے ؛ خود احساس -

s. -consciousness: خود آگاھی؛ خود شعوری؛ اپنے نفس پر نظر ڈالنے کی صلاحیت -

s. -consistent: مستقیم بالذات -

s. -consistency: استقامت بالذات -

s. -constituted: خود ساختہ -

s. -consuming: (۱) خرچ پذیر ؛ از خود خرچ یا ختم ہوجانے والا - (۲) زود خرچ -

s. -contained: (۱) مستغنی مزاج ؛ کم گو ؛ خوش پسند - (۲) سالم ؛ مکمل -

s. -contempt: استحقار نفس ؛ خود تحقیری ؛ خود استحقاری -

s. -contemptuous: مستحقر -

s. -contemptuously: خود استحقارانہ -

s. -content: قناعت باخود ؛ دل قانع یا مطمئن

s. -contented: قانع بالذات یا باخود -

s. -contradiction: خود نقیضی ؛ خود تردیدی ؛ تردید خود ؛ تنقیض خویش ؛ اپنی تردید ؛ تناقض بالذات -

s. -contradictory: متناقض با لذات -

s. -control: ضبط ؛ ضبط نفس ؛ اختیار نفس؛ اپنے نفس پر قابو رکھنا -

s. -convicted: خود مجرم ؛ جو شخص اپنے آپ کو مجرم قرار دے -

s. -created: خود زائیدہ ؛ جو اپنے آپ پیدا ہوا ہو -

s.- creation: خود زائیدگی -

s.- critical: اپنا نکتہ چیں ؛ نقاد ذات -

s. -criticism: خود تنقیدی ؛ تنقید ذات -

s. -culture: اصلاح ذات؛ تربیت نفس ؛ تہذیب نفس -

s. -deceiving: خود فریبی ؛ خود فریب -

s. -deceiver: خود فریب -

s. -deceit: خود فریبی -

s. -deception: فریب نفس -

s. -defence : دفاع ذات ؛ خود حفاظتی ؛ حفاظت نفس ؛ حفاظت خود اختیاری [ مثلاً in s. defence حفاظت خود اختیاری کے لئے ' اپنی حفاظت یا بچاؤ کے واسطے ؛ art of s. -defence ( مجازاً ) مکا بازی ] -

s. -delusion : توهم -

s. -denying : ایثار ؛ نفس کشی -

s. -denying ordinance : قانون نفس کشی ؛ قانون ایثار ؛ یہ قانون طویل پارلیمنٹ کی تجویز مجریۂ سنہ ۱۶۴۵ء پر مبنی تھا ' جس نے ارکان مجلس کو دیوانی اور فوجی عہدوں سے محروم کردیا -

s. -denial : نفس کشی -

s. - dependent : قائم بالذات -

s. dependence : قیام بالذات ؛ خود انحصاری -

s. -depreciation : استخفاف ذات ؛ خود استخفافی .

s. -depreciative: مستخف ذات -

s. -aespair : یاس بالذات ؛ اپنی ذات سے مایوسی -

s. -destroying : خود هلاک ؛ خود هلاکی -

s. -destruction : اتلاف ذات ؛ خود کشی -

s. -determining : (۱) خود انفصال ؛ اپنے متعلق خود آپ فیصلہ کرنے والا - (۲) مختار فعل ( بمقابلۂ مجبور ) -

s. -determination: (۱) خود انفصالی؛ خود قراری؛ اپنے متعلق خود فیصلہ کرنے کی قوت یا حق - (۲) مختاریت ؛ اختیار فعل ( مجبوریت کے مقابلے میں ) -

s. determined : باختیار خود کیا هوا یا کرنے والا -

s. -development : ترقی پذیری ؛ خود نمو ئی -

s. -devotion - جاں نثاری ؛ فدویت (کسی شخص یا کام کے لئے) -

s. -discipline: خود انضباطی؛ تزکیہ یا تہذیب نفس؛ ضبط نفس -

s. -disparagement : استخفاف ذات ؛ اپنے عیب بیان کرنا ؛ تنقیص ذاتی -

s. -display : خود نمائی ؛ نمود و نمائش (اپنی ذات کی) -

s. -dispraise : خود مذمتی ؛ خود هجوی -

s. -distrust : ارتیاب بالذات ؛ اپنی ذات پر اعتماد نہ کرنا ؛ بے اعتمادیٔ ذات -

... -distrustful : مرتاب بالذات؛ خود سے بد گمان؛ خود مرتاب -

s. -educated : خود آموز ؛ خود آموختہ -

s. -education : خود آموزی ؛ خود تعلیمی -

s. -effacement : کسر نفسی ؛ خود فرامشی -

s. -elective : خود انتخابی ( دیہی مجلس، وغیرہ کی کار روائی) -

s. -esteem : خود پسندی؛ عجب -

s. -evident : عیاں با لذات ؛ بدیہی ؛ صریح

s. -evidently : بداهتاً ؛ صریحاً -

s. -examination : احتساب بالنفس ؛ محاسبۂ نفس -

s. -executing : نافذ با لذات ؛ جس کے نفاذ کے لئے قانون سازی وغیرہ کی ضرورت نہ هو -

s. -existent : موجود با لذات ؛ واجب الوجود -

s. -explaining, s. -explanatory : خود آشکارا ؛ عیاں ؛ صریح؛ بدیہی -

s. -faced : نا تراشیدہ ( پتھر خصوصاً فرش مکان کا ) -

s. -feeder, s. -feeding : بھٹی یا مشین جس میں تیل یا ایندھن بطور خود پڑتا هے ؛ هیزم گیر -

s. -fertilizing : خود خیز ؛ خود بار ( پودے ' پھل وغیرہ ) ' جو اپنے زیرے یا زر گل سے بار لاتے هیں -

s. -fertilized : خود بار شدہ -

s. -fertile: جس میں خود اسی کے زیرے سے پھل لگے؛ خود بارور -

s. -fertility : خود باروری -

s. -flattering : خود ستایندہ ؛ خود ستائی آمیز -

s. -flattery : خود ستائی -

s. -forgetful : خود فراموش -

s. -forgetfulness : خود فراموشی -

s. -generating : خودزا ؛ خود زائی -

s. -glazed : خود لون ' ایک قسم کی چینی ( مٹی ) جس پر ایک هی رنگ کا روغن هوتا هے ؛ ایک روغن ؛ ایک هی رنگ کے روغن کی چینی مٹی -

s. -glorification : اپنی بڑائی ؛ خود ستائی ؛ خود ثنائی -

s. -governing : خود اختیاری ( مقامی حکومت ) ؛ خود انتظام ؛ سوراجی -

s. -governing colonies : خود اختیار نوآبادیاں یا مقبوضات؛ سوراجی نوآبادیاں ( crown colonies یعنی ممالک محروسہ کے مقابلے میں ) -

s. government : مقامی یا اندرونی آزادی ؛ حکومت خود اختیاری ؛ خود انتظامی -

s. -gratulation : دیکھو s. congratulation -

s. -healing : شفائی ؛ درمانی ( بعض پودے جو نہایت شفا بخش هیں ) -

s. -help : اپنی مدد آپ ؛ خود کوشی ؛ خود اعتمادی ؛ قوت بازو پر بھروسا -

s. -humiliation . کسر نفسی ؛ تذلل ؛ عاجزی -

s. -immolation : اپنی قربانی ؛ ایثار ؛ خود نثاری ؛ ستی -

s. -important : اپنے آپ کو کچھہ سمجھنے والا ؛ جسے اپنی نسبت گھمنڈ هو ؛ خود پندار ؛ بخود مغرور

s. -importance : خود پنداری ؛ غرور بے جا -

s. -imposed : خود عاید کردہ ؛ اپنی لگائی هوئی ( شرط یا پابندی ) ؛ خود نہادہ ؛ خود نافذہ -

s. -impotent : خود نہ خیز ( خود خیز یا خود بار کی ضد ) -

s. -improvement : اصلاح ذات ؛ تزکیہ ؛ خود پیرائی -

s. -inductive : ( برقیات ) امالی با لذات -

s. -induction : ( برقیات ) امالہ با لذات -

s. -indulgent : تن پرور ؛ خواهش پرست ؛ عیش دوست -

s. -indulgence : تن پروری وغیرہ -

s. -inflicted : خود لگائی یا عاید کی هوئی ( تکلیف ' سزا وغیرہ ) ؛ خود آوردہ -

s. -interest : نفع ذاتی ؛ اپنا مطلب ؛ خود مطلبی -

s. -interested : خود مطلب ؛ اپنے نفع سے کام رکھنے والا ؛ مطلبی -

s. -invited : (۱) خود خواندہ ؛ نا خواندہ ( مہمان ) - (۲) ستدعی ؛ خود مانگنے یا طلب کرنے والا -

s. -involved : خود محو یا منہمک با لذات ؛ اپنی دھن میں

یا الجھن میں لگا ہوا -

*s. -justification* : ( اپنے فعل کی ) تاویل ؛ اعتذار

*s. -kindled* : خود جل اٹھنے والا ؛ مشتعل بالذات -

*s. -knowledge* : اپنی سیرت وغیرہ کا علم ؛ خود دانی -

*s. -laudation* : خود ستائی ؛ خود ثنائی -

*s. -love* : (۱) خود پرستی ؛ خود پسندی - (۲) ( شاذ ) اپنی بھتری کی خواھش ؛ بہ خواھیٔ ذات -

*s. -luminous* : منور بالذات ؛ خود روشن -

*s. -made* : جس نے خود ترقی کی ھو ؛ خود پرداختہ ؛ خود ساختہ -

*s. -mastery* : قدرت علی النفس ؛ ضبط نفس ؛ خود رانی -

*s. -mortification* : ریاض ؛ زھد -

*s. -moving* : متحرک بالذات ؛ خود جنباں

*s. -motion* : حرکت بالذات -

*s. -murder* : خود کشی -

*s. -murderer* : خود کش -

*s. -opinion* : خود رائی ؛ عجب ؛ خود پسندی -

*s. -opinioned* : خود رائے ؛ معجب -

*s. -opinionated* : خود رائے ؛ معجب -

*s. -partial* : اپنے مقاصد یا منافع کا ( بے جا ) حامی ؛ غرض پرور ؛ اپنی پچ کرنے والا -

*s. -partiality* : خود رعایتی؛خود حمایتی؛آپ پچ؛غرض پروری -

*s. -pity* : رحم علی النفس ؛ خود رحمی؛ اپنے اوپر آپ رحم کرنا-

*s. -pleasing* : من بھاتا کام کرنے والا ؛ اپنی مرضی پر چلنے والا ؛ من کا موجی -

*s. -poised* : متوازن بالذات -

*s. -pollution* : = S. abuse

*s. portrait* : خود اپنا بنایا ھوا مرقع ( ادبی یا مصورانہ ) -

*s. -possessed* : ضابط ؛ ٹھنڈے مزاج کا ؛ قادر علی النفس

*s. -possession* : ضبط ؛ قدرت علی النفس -

*s. -praise* : باد خوانی؛ خود ستائی ؛ مدح ذات -

*s. -preservation* : تحفظ؛ حفظ نفس؛ ذاتی سلامتی؛ بقائے نفس-

*s. -profit* : نفع ذاتی ؛ ذاتی منفعت -

*s. -propagating* : تولید ( ذات ) ؛ اپنی اولاد بڑھانا ؛ تکثیر ذات -

*s. -raker* : خود درو ؛ فصل کاٹنے کی ایک مشین -

*s. -realization* : استکمال نفس ؛ خود افروزی ؛ اپنی قوتوں کو ترقی دینا یا اپنی قوتوں کا نشو و نما پا جانا ذاتی کوششوں سے ؛ واصل بخود ھونا ؛ وصول ذات ؛ خود یافتگی -

*s. -recoding* ; آلۂ اندراج ؛ داخلہ نگار ( آلہ ) -

*s. -regard* : اپنی ذاتی مصلحتوں کا لحاظ ؛ مصلحت ذاتی ؛ منفعت اندیشی -

*s. -regarding*: منفعت اندیش -

*s. -registering*: s. recording

*s. -regulating* : وہ پرزہ جو کل کو از خود درست کرتا رھے ؛ محکم بالذات -

*s. -reliant* : معتمد علی النفس ؛ خود اعتماد -

*s. -reliance* : اعتماد علی النفس ؛ خود اعتمادی -

*s. -renunciation* : ترک خودی

*s. -repression* : قھر علی النفس ؛ دل مارنا ؛ دل مسوسنا -

*s. -reproach* : ملامت نفس ؛ شماتت ضمیر -

*s. -reproachful* : لائم نفس ؛ اپنے نفس کو ملامت کرنے والا -

*s. -repugnant* : معارض بالذات ؛ متضاد -

*s. -respect* : خود داری -

*s. -respecting, s. -respectful* : خود دار ؛ غیرت مند -

*s. -restrained* : جابر علی النفس؛ ضابط -

*s. -restraint* : جبر علی النفس ؛ ضبط -

*s. -revealing* : اپنے ذاتی حال کو ظاھر کر دینے والا ؛ کاشف ذات ؛ مظھر حال -

*s. -revealation* : انکشاف ذات ؛ اظھار حال -

*s. reverent, s. reverence* : = (شعر یا خطابت میں بلا معنی) s. respecting, s. respect

*s. -righteous* : جو شخص اپنی نظر میں آپ متقی ھو -

*s. -righteousness* : دعوائے اتقا ؛ تقویٰ فروشی -

*s. -righting* : پلٹ ناؤ ؛ وہ کشتی جو الٹ جانے کے بعد خود بخود سیدھی ھو جائے -

*s. -sacrifice* : ایثار؛قربانی؛ قربانیٔ نفس؛ فدویت؛ جاں نثاری-

*s. -sacrificing* : صاحب ایثار ؛ ایثار کن ؛ فدائی -

*selfsame* : (۱) ( تاکید کے لئے ) قطعاً وھی ؛ بلا شک وھی ( شخص یا شے ) ؛ بذاتہ - (۲) بعینہ ؛ بجنسہ -

*s. -satisfied* : مطمئن بالذات -

*s. -satisfaction* : اطمینان بالذات -

*s. -scorn* : تحقیر نفس ؛ خود اپنی تحقیر -

*s. -seeking* : ( اسم ) خود غرض ؛ خود مطلبی -

*s. -seeker* : ( صفت ) خود غرض ؛ خود مطلب ؛ بندۂ غرض ؛ خود غرض ؛ خود مطلب ( شخص ) -

*s. -slaughter* : قتل نفس ؛ خود کشی ؛ خود کو ھلاک کرنا -

*s. -sown* : بغیر بوئے اگ آنے والا ؛ خود کاشتہ ؛ خود رو -

*s. -starter* : موٹر کا پرزہ جو بجلی کی قوت سے موٹر کو چلا دیتا ھے ؛ چال پرزہ ؛ چال بٹن ؛ کتا -

*s. -sterile* = s. impotent

*s. -sterility* : نا باروری -

*s. -styled* : نام نہاد ؛ خود ساختہ -

*s. -sufficing, s. -sufficient* : خود بیں ؛ مغرور؛ مغرور بخود -

*s. -sufficiency* : (۱) اپنی قوت بازو یا ذاتی آمدنی سے کام کرنا - (۲) بد دماغی ؛ خود بینی ؛ غرور -

*s. -suggestion* : اشارۂ نفس ؛ تحریک خفی ؛ جو بیرونی اثر یا اطلاع کے بغیر پیدا ھو -

*s. -support* : بیرونی مدد کے بغیر اپنی بسر اوقات کرنا یا کام چلانا ؛ خود پروری ؛ خود برداری -

*s. -supporting* : جو اپنی قوت بازو یا ذاتی آمدنی سے اپنا کام چلا سکے ، اپنے پاؤں پر کھڑا ھو سکے ؛ خود بردار ؛ خود پرور -

*s. -surrender* : تفویض ذات ؛ اپنے آپ کو حوالے کر دینا -

*s. -sustained* : (۱) خود برداشتہ ( نقصان وغیرہ ) - (۲) خود بردار ؛ خود پرور -

*s. -sustaining* : اپنا بوجھ خود اٹھانے والا؛ متحمل بالذات -

*s. -taught* : خود آموختہ ؛ خود آموز -

*s. -tormenting* . خود آزار -

*s. -torture* : تعذیب نفس ؛ خود آزاری -

*s. -violence* : تعذیب نفس ( خصوصاً ) ھلاکت نفس یا خود کُشی ؛ اِستھلاک نفس -

*s. -will* : ضد ؛ خود رائی -

*s. -willed* : ضدی ؛ خود رائے -

*s. -winding* : ( گھڑی ) خود چال ؛ آپ کُوک ؛ جس کی کُوک خود چڑھ جائے -

*s. -worship* : عبادت نفس ؛ خود پرستی ؛ نفس کی غلامی -

**Selfhood,** *n.* : ( شاذ ) خودی ؛ شخصیت ؛ آپا -

**Selfish,** *a.* : خود غرض ؛ خود مطلب -

*s. theory of moral* : فلسفۂ غرض پرستی ( اخلاقیات کا یہ نظر یہ کہ تمام امور غرض پر مبنی ھیں ) -

**selfishly,** *adv.* : خود غرضانہ -

**selfishness,** *n.* : خود غرضی ؛ غرض بینی -

**Selfless,** *a.* : بے غرض ؛ بے نفس -

**selflessness,** *n.* : بے غرضی ؛ بے نفسی ؛ اِیثار -

**Selfness,** *n.* : = selfhood ( شاذ )

**Seljuk,** *n.* : ترکوں کا ایک مشہور شاھی خاندان ؛ سلجوق -

**Seljukian,** *a.* & *n.* : سلجوقی -

**Sell,** *v. t.* & *i.* (sold) & *n.* :- (۱) بیچنا ؛ فروخت کرنا ؛ بیع کرنا - (۲) دکان دار ھونا ؛ کسی شے کا ذخیرہ رکھنا ( جیسے *do you s. candles?* ) ؛ تجارت کرنا - (۳) روپے یا صلے کی خاطر غداری یا بےوفائی کرنا ( جیسے *s. one's country* ) - (۴) رشوت لے کر کوئی ( نا جائز ) کام کرنا (جیسے *s. justice* ؛ *s. oneself* ؛ *s. one's honour*) - (۵) وعدہ خلافی کرنا ؛ غچا دینا ؛ جھانسا دے کر کام نہ کرنا ؛ دغا کھیلنا - (۶) ( اسم ) جھانسا ؛ غچا ( جیسے *what a s.!* ) - (۷) خوب بکنا ؛ منڈی میں مقبول ھونا ؛ نکاسی ھونا ( جیسے *this will never s.* ) - (۸) ( *s. off* ) بیچ ڈالنا ؛ مال نکال دینا ؛ اونے پونے بیچ ڈالنا- (۹) ( *s. out* ) ( تاریخ ) عھدہ بیچ کر فوج سے نکل جانا ؛ تمام حصوں کو بیچ ڈالنا؛ کچھہ حصوں کو فروخت کر ڈالنا؛ بیچ کر الگ ھو جانا - (۱۰) ( *s. up* ) مدیون کے مال کو فروخت کر ڈالنا یا نیلام کرادینا - (۱۱) ( اسم ) بکری ؛ فروخت وغیرہ -

*s. one a pup* : - (عامیانہ) دھوکا دینا؛ لوٹ لینا (دھوکادےکر)

*s. one's life dearly* : ( مجازاً ) خود جان دینے سے پہلے خوب لڑنا یا بہت سے حریفوں کو قتل کرنا -

*selling-race,-handciap, &c.* : نیلامی یا آزمائشی گھڑ دوڑ ' جس میں آگے نکلنے والا گھوڑا نیلام یا فروخت کیا جائے -

(-)**seller:** - فروشندہ؛ فروش (بطور جزو ترکیبی یا لاحقہ آتا ھے)

**Sellanders** : دیکھو Sallenders -

**Seltzer** ( **-water** ), *n.* : سلسر ' یہ ایک طرح کا معدنی پانی ھے جو دوا کے طور پر برتا جاتا ھے' یہ قصبۂ سیلٹہ میں ھوتا ھے؛ آب سلسری -

**Seltzogene,** *n.* : = Gazogene

**Selvag vedge,** *nn.* : کنارہ ؛ کنی ؛ کور -

**selvaged,** *a.* : کنارہ دار وغیرہ -

**Selvagee,** *n.*: رسی کے سوتی دھاگوں کا لچھا جو آپس میں باندہ جاتا ھے اور گرپھن کا کام دیتا ھے -

**Selves** : self کی جمع ضمائر میں -

**Semantics,** *n.* pl. : = semasiology

**Semaphore,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) ریل کی آمد و رفت بتانے یا فوج میں اشارے کرنے کا آلہ ؛ جھنڈی ؛ اشارہ بردار - (۲) جھنڈی یا اشارہ بردار کے ذریعے اشارہ کرنا یا جانے کی اجازت دینا -

**semaphoric,** *a.*: - جھنڈی کا؛ اشارہ بردار کا ؛ اشارہ برداری -

**semaphorically,** *adv.*:- اشارہ بردارانہ؛ بذریعۂ اشارہ بردار

**Semasiology,** *n.* : لسانیات کی ایک شاخ جس میں الفاظ کے معنی سے بحث ھوتی ھے ؛ معنویات ؛ لفظیات -

**semasiological,** *a.* : معنویاتی -

**semasiologically,** *adv.* : بروے معنویات -

**Sematic,** *a.* : - ( تاریخ طبیعی ) گہرا ؛ روشن ( جانوروں کا رنگ )

**Semblable,** *a.* : ( ۱ ) ( قدیم ) مشابہ ؛ ملتا جلتا ؛ مثل ؛ مانند - ( ۲ ) مثیل ؛ ھم جنس -

**Semblance,** *n.* : مشابہت ؛ شکل شباھت -

*bears the s. of an angel and the heart of a devil* : اس کی صورت فرشتے کی اور دل شیطان کا ھے -

*put on a s. of anger* : اُس نے غصے کی صورت بنالی -

**Semee,Seme,** *a.* : ( نقابت ) انشاں کیا ھوا ؛ گل کشیدہ -

**Semeiology, Semeiotics,** *nn.* : تشخیص ؛ علم تشخیص ؛ علم علامات ( مرض ) -

**Semen,** *n.* : منی ؛ نطفہ ؛ دھات -

**Semester,** *n.* : شش ماھی ؛ چھہ ماھی ؛ ( جرمن' امریکن اور دیگر جامعوں کی ) نیم سالہ میقات -

**Semi-** : سابقہ ' جو لاطینی زبان سے مشتق ھے ' جس کے معنی ھیں : (۱) نیم ؛ نصف - (۲) یک رخا ؛ یک طرفہ - (۳) نیم = جو کچھہ زیادہ نہ ھو ؛ جو کچھہ بہتر نہ ھو - (۴) نیم = جو قدرے کم ھو ؛ بدرجۂ ادنی - (۵) نا مکمل ؛ غیر مکمل - خاص خاص الفاظ حسب ذیل ھیں : -

*s.-annual(ly)* : سال میں دو بار ؛ نیم سالہ ؛ شش ماھی -

*s.-barbarean* : نیم وحشی ؛ جنگلی -

*s.-barbarism* : نیم بربریت -

*semibreve* : سرتی -

*s.-bull* : نیم فرمان ؛ کچا حکم ' جو پاپا انتخاب کے بعد مگر مسند نشینی سے قبل جاری کرے -

*s.-centennial* : نیم صد سالہ ؛ پنجاہ سالہ -

*s.-chorus* : آدھا انترہ -

*semicircle* : نیم دائرہ ؛ نصف دائرہ -

*s.-circular* : (۱) نیم دور ؛ یہ زاویہ ناپنے کا ایک آلہ ھے - (۲) نیم مدور ؛ کروی -

*semicolon*: - وقف ناقص جسےایک نقطے اور واو سے ظاھر کرتے ھیں-

*s.-cylinder* : آدھا بیلن ؛ نیم یا نصف اسطوانہ -

*s.-cylindrical* : نیم اسطوانی -

*s.-detached* : (۱) الگ تھلگ سا ؛ نیم جدا - (۲) ھم دیوار ( مکان ) -

*s.-dome* : گنبد نما ؛ نیم گنبد -

*s.-double* : ( نباتیات ) ( گل ) نیم برگ ؛ جس کی صرف بیرونی ڈنڈیاں پتیاں بنی ہوں -

*s.- final* : آخری میچ سے قبل کا کھیل -

*s.-fluid* : نیم مائع ؛ نیم سیال ؛ گاڑھا -

*s.-fused* : نیم سوختہ -

*s.-inifdel* : تقریباً کافر ؛ نیم کافر -

*s.-infinite* : جو ایک طرف سے محدود دوسری طرف سے غیر محدود ہو ؛ نیم نا محدود -

*semilunar* : نیم قطاری ؛ جو صورت میں نصف قمر سے مشابہ ہو : ہلالی ؛ ہلال نما ؛ خمیدہ ( خصوصاً علم تشریح میں جیسے *s. lunar bone, s. lunar cartilege* = غضروف خمیدہ وغیرہ ) -

*s.-monthly* : نیم ماہہ ؛ نیم ماہی ؛ دو ہفتہ ( کا ) -

*s.-mute* : بہرا گونگا ؛ نیم کر ( خصوصاً وہ جو پیدائشی بہرے پن کی وجہ سے گنگ ہو ) -

*s.-official* : نیم سرکاری ؛ نیم دفتری -

*s.-officially* : نیم سرکاری طور پر -

*s.-plume* : نیم بال ؛ یک بازو ؛ جس کے صرف ایک طرف یا بازو پر ہوں -

*s.-precious* : ادنیٰ ؛ کم قیمت ( جواہرات ) -

*semiquaver* : (موسیقی) نیم زمزمہ ؛ آدھی گٹ کری ؛ زمزمک -

*s. rigid* : ( ہوائی جہاز کے متعلق ) جس کا غیر لچکدار پیندا گیس کے لچک دار خزانے سے ملحق ہو -

*s.-smile* : نیم تبسم ؛ کم تبسمی ؛ خفیف مسکراہٹ -

*semitone* : ( موسیقی ) نیم نغمہ ؛ آدھا سر ( نیز دیکھو *diatonic semitone*) ( chromatic سر گم ؛ آدہ سر ؛ سب سے اونچے سر کے بعد کا آدھم سر ) -

*s. -transparent* : نیم شفاف ؛ قدرے شفاف -

*s.- tropical* : نیم گرم ؛ نیم حار ؛ وہ خطے جو خط جدی اور خط سرطان کی حدود پر واقع ہیں -

*s.- tubular* : نیم انبوبتی ؛ نیم نلی نما ؛ نلکے جیسا ؛ کروی -

*s.- uncial* : نیم جلی ؛ ایک قسم کے حروف جو موجودہ بڑے حروف سے ملتے جلتے ہیں یہ چوتھی اور آٹھویں صدی کے درمیان رائج تھے -

*semivowel, -vocal* : حرف علت (جو کبھی حرف صحیح بھی ہوتا ہے ) ؛ نیم صوتی -

*s.- weekly* : سہ روزہ ؛ ہفتے میں دوبار -

**Seminal**, *a.* : (۱) منوی ؛ نطفی ؛ تخمی ؛ بیج کا ؛ بیج کے اندر کا - (۲) جس سے پیدائش یا افزائش ہو ؛ ذریت افزا ؛ نسل افزا - (۳) بنیادی ؛ ہونہار -

*in the s.state* : ابتدائی ، نطفی یا تخم کی حالت میں -

*s. fluid* : منی ؛ رطوبت منوی ؛ رطوبت منویہ -

*s. principles* : نتیجہ خیز مبادیات ؛ ابتدائی اصول جن سے آئندہ نتائج بر آمد ہوں -

**seminally**, *adv.* : اصل کے لحاظ سے ؛ منوی ، تخمی یا ابتدائی طور پر -

**Seminar**, *n.*: طلبہ کی اعلیٰ جماعت جو کسی پروفیسر کی نگرانی میں تحقیقی کام کرتی ہے -

**Seminary**, *n.* : (۱) مدرسہ ؛ درس گاہ ؛ دارالعلوم ( پہلے یہ لفظ بطور مشیخت درس گاہ کے معنی میں بولا جاتا تھا) - (۲) (اب شاذ و نادر) (مجازاً) تعلیم و تربیت ، اشاعت یا پیداوار کے مقام (کے معنی میں آتا ہے جیسے *s. of vice* ) - (۳) رومن کیتھولک یا جیسوئٹ فرقوں کے مدارس ( کے لیے بھی مستعمل ہے ) -

**seminarist**, *n.*: مدرسے (خصوصاً کیتھولک) یا تعلیم گاہ کا ؛ مدرسی -

**Semination**, *n.* : تخم ریزی ؛ تخم کاری ؛ بوار -

**Seminiferous**, *a.* : (۱) با تخم ؛ تخم آور - (۲) نطفہ دار ؛ نطفہ رساں -

**Semiology, Semiotics, Semeiotics**, *nn.* : علم تشخیص علامات ؛ علم علامات ( مرض ) -

**Semite**, *n.* & *a.* : سامی ؛ آل سام ؛ اولاد سام ؛ نسل سام ، جن میں عبرانی ، آرمینی ، حبشی ، عرب ، شامی وغیرہ اقوام داخل ہیں -

**Semitic**, *a.* & *n.*: (۱) سامی ؛ نسل یا اقوام سام کا - (۲) (اسم) سامی زبان ، عربی وغیرہ -

**Semitism**, *n.* : (۱) سامیت ؛ سامی اقوام کی خصوصیات خصوصاً یہودیت ، عبریت - (۲) سامی محاورہ یا مادہ الفاظ -

**Semitist**, *n.* : ادب و علوم سامی کا عالم ؛ سامیاتی ؛ سامیت شناس ؛ سامیات داں -

**Semitize**, *v. t.*: سامیت کے رنگ میں رنگنا ؛ سامیانا ؛ سامی بنانا -

**Semolina, Semola**, *n.* : (۱) چوکر ؛ بور ؛ بھوسی - (۲) دلیا ؛ تھولی ؛ روا ؛ سوجی -

**Sempiternal**, *a.* : ( شاذ ) (شاعری و انشا پردازی ) دائمی ؛ دوامی ؛ ابدی -

*Semplicc, adv.* : ( ہدایت موسیقی ) سادہ طور پر ؛ غیر مصنوعی انداز سے ؛ بغیر بناوٹ کے -

*Sempre, adv.* ( ہدایت موسیقی ) یکساں طور پر ؛ اسی انداز سے ؛ اسی لے سے ؛ اسی طرح -

**Sempstress** : دیکھو seamstress -

**Sen**, *n.* : سین ، یہ ایک جاپانی سکہ ہے جو ین ( yen ) کے سویں حصے کے برابر ہے ؛ جاپانی پیسہ -

**Senarius**, *n.* (pl.-*ii*): ایک لاطینی بحر ، شش رکنی ؛ بحر مسدس -

**Senary**, *a.* : چھکا ؛ شش گانہ ؛ سدسی ( نیز دیکھو scale ) -

**Senate**, *n.* : (۱) قدیم روما کی مجلس عمائد یا اکابر ، جسے قانون سازی اور فیصلۂ خصومات کے بھی اختیارات حاصل تھے - (۲) اکثر مجالس وضع قوانین کا دوسرا یا اعلیٰ ایوان یا شعبہ - (۳) جامعۂ کیمبرج وغیرہ اور بعض دیگر اداروں میں یہ مجلس انتظامی یا جماعت عاملہ کے مرادف ہے - (۴) ( خطابت ) مجلس قانون ساز ؛ اس کے قوانین یا ارکان -

*S. -house* : ایوان مجلس ( خصوصاً کیمبرج میں ) -

**Senator**, *n.* : (۱) مقنن ؛ مجلس وضع قوانین کا رکن ؛ واضع قانون ؛ عمدہ یا اکبر قوم - (۲) کسی مجلس ( senate ) کا رکن -

**senatorial**, *a.* : مجلس عمائد یا اکابر کا ؛ مجلسی ؛ اکابری -

**senatorially**, *adv.* : مجلسی ؛ اکابر کے طرز پر ؛ بطریق اکابر -

**senatorship**, *n.* : مجلس ( senate ) کی رکنیت ؛ اکبریت -

*Senatus, n.* : روما کی مجلس اکابر -

*s. populusque Romanus* . اکابر و باشندگان روما ، یعنی ملک و ملت روما یا قدیم حکومت روما (مخفف *S. P. Q. R.*) -

*s. - consult, - consultum* : مجلس اکابر کا فیصلہ -

**Send**, *v. t. & i.* ( sent ): (۱) بھیجنا ؛ روانہ کرنا ؛ ارسال کرنا - (۲) کہلا بھیجنا ( کوئی پیام کسی کام کے لئے خصوصاً *s. word* ؛ پیام بھیج دینا - (۳) نازل فرمانا ؛ بخشنا ؛ مرحمت کرنا ( خدائے تعالی کا ) ( یا بطور دعائیہ جیسے *God s. it may not be so* ; خدا کرے کہ یوں نہ ہو *God s. him victoious* ؛ خدا یا اس کو فتح مند رکھے ' اس کو فتح مندی نصیب کر ) - (۴) ( آگے ) بڑھنا یا بڑھانا ؛ چلنا یا چلانا ( جیسے *s. a bullet; it sent his temperature up, down* گولی چلانا؛اس سے اس کا پارہ چڑھ گیا؛ اس سے اس کا مزاج بگڑ گیا ؛ اس سے اس کا پارہ نیچے اتر گیا؛ اس سے اس کا غصہ فرو ہوگیا)- ( ۵ ) بر آمد ہونا ؛ باہر آنا یا خارج کرنا ؛ لے آنا ( برگ و بار وغیرہ ) ؛ باہر نکالنا ؛ پتے نکالنے؛ پتیاں نکالنی (جیسے *send out* (۶) - ( or *forth leaves; s. out* or *forth steam, odour* نکال باہر کرنا ( جیسے *s. away* or *off* ) ( نیز ذیل کے محاورات میں جیسے *he sent him away, packing, flying, about* اس نے اس کو نکال باہر کیا ؛ اس نے اس کو نکال دیا ) - (۷) *(s.down)* جامعہ سے خارج کرنا ؛ نام کاٹ دینا - (۸) روانہ کرنا ؛ چلتا کرنا ( تیاری کر کے جیسے *s. off letters,* - ( *parcel, &c.* ) - ( ۹ ) ( *s. off* ) ( فعل ) مشائیعت کرنا ؛ خیر باد کہنا؛ الوداع کہنا ( کسی کی روانگی کے موقع پر ) - (۱۰) ( *s. off* ) ( اسم ) مشائیعت ؛ خیر باد ؛ الوداع؛ تقریظ ' کتاب وغیرہ کی تعریف ؛ مدح آمیز تبصرہ - (۱۱) ( دیوانہ یا پاگل ) بنا دینا ( جیسے *s. mad* or *crazy* ) - (۱۲) *(s. for)* منگانا' طلب کرنا؛ بلا بھیجنا -

*s. coventry* : دیکھو Coventry -

*s. in* : ( کوئی شے اپنے نام کو ) روانہ یا چالان کرنا -

*s. up in* one's *name* : مقابلے یا نمائش میں بھیجنا -

**sender**, *n.* : بھیجنے والا ؛ فریسندہ ؛ مرسل ؛ ارسال کنندہ -

**Send, scend**, *n. & v. i* : (۱) موج کے نچلے حصے کا جھونک ' ہولا ' بہارا - ( ۲ ) ( اس قسم کے تموج سے جہاز کا ) غوطہ ڈبکی - (۳) (فعل) غوطہ کھانا ؛ سر کے بل گرنا ( جہاز کا ) -

**Sendal**, *n.* : قدیم زمانے کا اعلی ریشم ؛ حریر -

**Senega, seneka**, *n.* : سانپ کی جڑ ؛ بیخ مار ؛ ایک جڑی جس سے کھانسی کی دوا بناتے ہیں -

**Senescent**, *a.* : سن رسیدہ ؛ مائل بہ پیری ؛ انحطاط رسیدہ ؛ سال خوردہ -

**senescence**, *n.* : پیرانہ سالی ؛ انحطاط -

**Seneschal**, *n.* : ( عہد وسطی کا ) محل کا داروغہ ؛ محل دار -

**Sengreen**, *n.* : سدا بہار ؛ نیز ایک درخت کا نام -

*Senhor, Senhora, Senhorita*, *n.* : پرتگالی زبان کا تعظیمی لقب بمعنی جناب ' صاحب -

**Senile**, *a.*: (۱) بڑھاپے سے متعلق یا منسوب؛ شیبی؛ عجوزی؛ زالی - (۲) خرف ؛ سال خوردہ ؛ کہن سال -

*s. apathy* : بڑھاپے کی مردہ دلی ؛ پیرانہ سرد مہری

*s. atrophy* : سخافت پیری ؛ ضعف پیری -

*s. dementia* خرافت ؛ جنون پیری -

*s. garrulity* : سٹھیاپا ؛ بڑھاپے کی بکواس

**senility**, *n.* : بڑھاپا ؛ سال خوردگی ' کہنگی ؛ کہن سالی -

**Senior**, *a.& n.* : (۱) سابق؛ متقدم ؛ اعلی؛ بزرگ؛ بڑا؛ کلاں - (۲) زیادہ قدرت یا مرتبے کا ملازم یا عہدہ دار - (۳) ( اسم ) کلاں ؛ اکبر ؛ اسن ؛ عمر یا مرتبے یا مدت ملازمت میں متقدم ؛ افضل ؛ سابق الخدمت ؛ ادبیات یا ریاضی میں اعلی کامیابی پانے والا؛ متقدم؛ پیش وارد ؛ سابق -

*he is two years s. to me* : وہ مجھ سے دو سال بڑا ھے؛ وہ مجھ سے عمر میں دو سال زیادہ ھے -

*John Smith s.* ( *John Smith sen* ) : جان اسمتھ کلاں ؛ بڑا جان اسمتھ -

*s. classic* : برطانی جامعات کے امتحان ادبیات میں اعلی کامیابی پانے والا ؛ ادبی الاعلی -

*s. man* : ( جامعات میں بہ مقابل تازہ وارد ) متقدم ؛ سابق ؛ پیش وارد -

*s. optime* : دیکھو Wrangler -

*s. wrangler* : دیکھو Wrangler -

*the s. members of the family* : بزرگان خاندان ؛ خاندان کے ارکان اعلی ؛ خاندان کے بڑے رکن -

*the s. members of university* : جامعہ کے ارکان اعلی -

*the s. partner* : شریک غالب؛ شریک اعلی -

**seniority**, *n.*: تقدم ؛ افضلیت ؛ کلانیت -

*Seniores priores* : ( لاطینی جملہ ) الفضل للمتقدم یا للا کبر یعنی بزرگوں کو فضیلت یا اولیت ( حاصل ھے ) -

**Senna**, *n.* : سنا ؛ سنائے مکی ؛ ایک مشہور مسہل دوا -

**Sennet**, *n.* : ( تاریخ ) شیکسپیری اور دیگر الزبتھی ڈراموں میں نقل و حرکت کے موقعوں پر نفیری کی خاص آواز ؛ نفیر بر آمد و بر خواست -

**Sennight**, *n.* : ( قدیم ) ہفتہ ؛ اٹھواڑہ -

**Sennit, sinnet**, *n.* : ( بحری ) ایک طرح کی رسی جس میں تین سے لے کر نو تک بل ہوتے ہیں ' یہ کبھی گول ہوتی ھے کبھی چپٹی یا چو کور ؛ ست بلی -

*common s.* : چپٹی ست بلی -

*round s.* : گول ست بلی -

*square s.* : چو کور ست بلی -

*Senor, Senora, Senorita*, *nn.* : ہسپانیہ کے تعظیمی الفاظ یا القاب بمعنی صاحب ' جناب -

**Senous(s)i**, *n.* : سنوسی؛ سنیوسی؛ افریقہ میں مسلمانوں کا ایک مشہور دینی اور سیاسی فرقہ -

**Sensation**, *n.* : (۱) احساس؛ حس ؛ اثر؛ تاثر؛ جسم ' حواس یا جذبات قلبی کی کوئی خاص کیفیت محسوس یا معلوم ہونا ؛ کیفیت جو اس طرح محسوس ہو؛ خصوصاً جب کہ اس کیفیت یا احساس میں شدت یا ہیجان محسوس ہو یا وہ نا گہانی یا اتفاقی ہو - (۲) ( مجازاً ) جوش انگیز شے یا واقعہ ؛ لطف یا پر لطف مشغلہ (خصوصاً نیا اور عجیب جیسے *he is in search af a new s.* وہ کسی نئے تماشے یا ہنگامے کی تلاش میں ھے ) - (۳) ( مجازاً ) ہیجان ؛ سخت حیرت یا جوش ؛ سناٹا ( جیسے *he made a* اس نے ایک ہیجان پیدا کر دیا ) - (۴) ( مجازاً ) ہنگامہ ؛ ہنگامہ خیز واقعہ ' خبر یا نئی بات ( جیسے *great s. what*

*is the latest s.* ? تازہ ترین ہنگامہ یا ہنگامہ خیز خبر کیا ہے ؟ *he deals largely in s.* ؛ وہ بہت کچھ ہنگامہ خیز واقعات یا افسانوں سے کام لیتا ہے -

*he had a s. of comfort* : اُسے آرام سا آتا معلوم ہوا -

*he had a s. of deafness* : وہ اپنے تئیں کچھ بہرا بہرا محسوس کرنے لگا ؛ اس کو بہرے پن کی کیفیت محسوس ہوتی تھی -

*he had a s. of falling* : اس کو گرنے کی سی کیفیت محسوس ہوتی تھی ؛ وہ گرا جاتا تھا -

*he had a s. of giddiness* : اُسے چکر سا آتا معلوم ہوا ؛ اس کو دوران سر کی کیفیت محسوس ہوتی تھی -

*he had a s. of heat* : اُسے معلوم ہوتا تھا کہ تن بدن میں گرمی پھنک گئی -

*he had a s. of pain* : اس کو درد کی کیفیت محسوس ہوتی تھی -

*he had a s. of pride* : اس کے دل میں نازش کی لہر سی دوڑ گئی -

*he had a s. of sourness* : اس کو ترشی کی سی کیفیت محسوس ہوتی تھی ؛ اس کو ترشی محسوس ہوتی تھی -

*he had a s. of stupidity* : اسے ( یکبارگی ) اپنی حماقت کا احساس ہوا -

*he had a s. of thirst* : اسے پیاس محسوس ہوی

**sensational**, *a.* : ہنگامہ خیز ؛ جوش انگیز ؛ سنسنی میں لانے والا -

**sensationally**, *adv.* : ہیجانی یا جوش انگیز طور سے ؛ جوش انگیزانہ -

**sensationary**, *a.* : ( شاذ ) صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Sensationalism**, *n.* : (۱) (فلسفہ) یہ نظریہ کہ علم انسانی محض حواس ظاہری کے تاثرات یا محسوسات سے بنا ہے ؛ محسوس پرستی ؛ محسوسیات ؛ محسوسات کیشی - (۲) ( شاعری اور انشا پردازی میں ) ہنگامہ خیز اور جذبات انگیز طریقوں سے کام لینا : جذبات انگیزی ؛ ہیجان پسندی ؛ اغراق پسندی - (۳) سیاسی تحریکوں میں عامۃ الناس کے جذبات کو برانگیختہ کرنے کے اسلوب ؛ ہیجان آوری ؛ جوش اشتعال یا شورش انگیزی -

**sensationalist**, *n.* : (۱) محسوس پرست ؛ محسوسی ؛ فلسفۂ محسوسیات کا معتقد - (۲) ہیجان پسند ؛ شورش پسند وغیرہ -

**Sense**, *n. & v.t.* : (۱) حس ؛ حاسہ ؛ قوت مدرکہ ؛ ( حواس خمسہ میں سے کوئی ) حس - (۲) عقل ؛ ہوش ؛ ادراک ؛ شعور ؛ تمیز ؛ شناخت ؛ احساس -(۳) عام رائے یا خیال یا عندیہ -(۴) معنی ؛ منشا ؛ مفہوم ؛ مضمون - (۵) صحیح احساس ؛ ٹھیک سمجھ ؛ دانش ؛ معاملہ فہمی ؛ محل شناسی (مثلاً *a keen s. of honour*; *the religious, moral, aesthetic s.*) - (۶) ذوق ؛ لطف یا امتیاز ذہنی (کسی شے یا حالت کے متعلق) - (۷) (جمع) حواس ؛ حواس خمسہ ؛ عقل مندی ؛ ہوشیاری - (۸) (فعل) محسوس کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ حواس خمسہ میں سے کسی حس کے ذریعے دریافت کرنا ؛ ادراک کرنا -

*a dull s. of smell* : قوت شامہ کی کمی ؛ حس شامہ کی کمزوری -

*a man of s.* : ذی ہوش ؛ عقل مند ؛ دانش مند ؛ صاحب فہم و فراست -

*a s. of pleasure, pain, shame &c.* : احساس مسرت ، درد ، شرم وغیرہ -

*are you out of your ss.* ? : کیا تم بے ہوش ہو ؛ کیا تم حواس باختہ ہو ؛ کیا تم عقل سے خارج ہو -

*common s.* : معاملہ فہمی ؛ دنیا فہمی ؛ عقل سلیم ؛ سمجھ بوجھ -

*errors of s.* : حسی غلطیاں ؛ حواس کی غلطی -

*good s.* : عمدہ عقل ؛ فہم سلیم -

*has a plant s.* ? : کیا درخت بھی احساس رکھتا ہے ؟ -

*have you taken leave of your ss.* ? : کیا تمہاری عقل ماری گئی ہے ؛ دیوانے ہوگئے ہو ؟ -

*he has not the s. to do this* : اس کو اتنی عقل نہ آئی کہ یہ کام کرتا -

*he has quick s., he has keen s.* : وہ ذکی الحواس ہے -

*he is frightened out of his ss.* : خوف سے اُس کے ہوش اُڑ گئے ہیں ، وہ حواس باختہ ہو گیا ہے -

*he will soon come to his ss.* : اُس کو جلد ہوش آئے گا ؛ وہ بہت جلد ہوش میں آجائے گا یعنی جلد اپنی حماقت یا بد عقلی یا نخوت پر اُسے پچھتانا پڑیگا -

*in a s.* : ایک اعتبار سے ؛ ایک معنی میں -

*in a vague s.* : مبہم معنی میں -

*in every s.* : ہر معنی میں -

*in the figurative s.* : مجازی معنی میں ؛ استعارتاً -

*in the full s.* : پورے معنوں میں -

*in the legal s.* : قانونی اصطلاح میں ؛ قانونی معنی میں -

*in the limited s.* : اِن محدود معنی میں ( یعنی کسی پہلو سے ) -

*in the literal s.* : لفظی بالغوی معنی میں -

*in the metaphorical s.* : استعارتاً ؛ مجازی معنوں میں -

*in the moral s.* : اخلاقی معنی میں ؛ اخلاقی معنوں میں -

*in the proper s.* : صحیح معنی میں -

*in the strict s.* : صحیح معنی میں -

*( it ) does not make s.* : یہ بے معنی ہے ؛ اس کے کوئی معنی نہیں ؛ یہ لا یعنی ہے -

*labouring under a s. of wrong* : یہ خیال یا رنج پکانا یا یہ احساس رکھنا کہ ( اس پر ) ظلم ہوا ہے -

*make s. out of nonsense* : نا معقول بات کو کچھ نہ کچھ معنی پہنانے -

*now you are talking s.* : اب تم کام کی بات کہہ رہے ہو -

*Pickwickian s.* : دیکھو Pickwickian -

*s. - body* : اعضاء یا جسم حس -

*s. - capsule* : خانۂ حس -

*s. - cavity* : جوف حس -

*s. - cell* : خلیۂ حس -

*s. - centre* : مرکز حس -

*s. - organ* : عضو حس ؛ آلۂ حس -

*s. of beauty* : حسن شناسی ؛ حسن کا احساس -

*s. of distance* : فاصلے کا صحیح اندازہ -

*s. of duty* : فرض شناسی ؛ فرض کا احساس -

*s. of gratitude* : جذبۂ احسان مندی -

*s. of humour* : ظرافت شناسی ؛ لطف ظرافت ؛ ظرافت کا مادہ یا ذوق -

*s. of locality* : مقام کا صحیح اندازہ یا ادراک -

*s. of the ridiculous* : مضحکہ شے یا واقعے کی تمیز یا خبر یا احساس -

*s.-perception* : اِدراک حسی -

*sound s.* : عمدہ عقل ؛ فہم درست ؛ فراست -

*take the s. of the meeting* : (اہل) جلسہ یا حاضرین کا عندیہ لینا یا سمجھنا -

*the five ss.* : حواس خمسہ -

*the muscular s.* : حس عصبی ؛ مردانہ حس -

*the pleasures of s.* : حسی مسرتیں ؛ لذائذ حسی -

*the s. of the word is clear* : اس لفظ کا مفہوم واضح ہے ؛ اس لفظ کے معنی صاف ہیں -

*the sixth s.* : حس ششم ؛ وجدانی احساس (جس کا انحصار اعضا کی خارجی حس پر نہ ہو) -

*we must bring him to his ss.* : ہم کو چاہئے کہ اسے ہوش میں لائیں (یعنی سزا دیں) -

*what is the s. of talking like that ?* : اس طرح بولے جانے کا مطلب یا فائدہ کیا ہے ؟

**senseless**, *a.* : (۱) بے حس؛ بے ہوش - (۲) بے خبر؛ بے عقل؛ بے وقوف ؛ حواس باختہ ؛ خارج از عقل - (۳) لغو ؛ لا یعنی ؛ مہمل ' بے عقلی کا ' احمقانہ (قول یا فعل) -

*knock* someone *senseless* : ایسا مارنا کہ بے ہوش ہو جائے یا چکر کھا کے گر پڑے

**senselessness**, *n.* : (۱) بے ہوشی ؛ بد حواسی - (۲) بے عقلی ؛ بے وقوفی ؛ حماقت - (۳) لغویت ؛ مہملیت -

**senselessly**, *adv.* : بےحواسانہ ؛ احمقانہ ؛ بےمعنی طور پر؛ احمق پن سے ؛ نادانی سے -

**Sensibility**, *n.* : (۱) حس ؛ ادراک ؛ قوت مدرکہ ؛ احساس - (۲) زود حسی ؛ زود ادراکی ؛ ذہانت ؛ فراست - (۳) نازک دماغی ؛ حساسی - (۴) (جمع) احساسات ؛ قوائے تاثر -

*s. to kindness* : مہربانی کا احساس؛ احسان مندی کا احساس -

**Sensible**, *a.* : (۱) قابل ادراک ؛ قابل حس ؛ محسوس ؛ معلوم ؛ مفہوم - (۲) تاثیر پذیر ؛ اثر پذیر ؛ مدرک ؛ احساس کنندہ ؛ حساس؛ (قدیم) سریع الحس - (۳) قائل ؛ مقر ؛ معترف ؛ آگاہ ؛ آشنا ؛ با خبر (مثلاً *s. of his peril, your kindness*) - (۴) معقول ؛ معتدبہ (مثلاً *s. difference*) - (۵) ذی ہوش ؛ فہیم؛ معاملہ فہم؛ موقع شناس - (۶) عقل کی (بات یا فعل)؛ معقول؛ معقولیت 'عقل مندی' لیاقت کی (بات) (مثلاً *this was very s. of him*) -

**sensibly**, *adv.* : (۱) بطریق معلوم یا محسوس ؛ صریحاً ؛ صریح طور پر - (۲) معقول طور پر - (۳) عاقلانہ ؛ خرد مندانہ ؛ ہوش مندی کے ساتھ -

**sensibleness**, *n.* : (۱) ادراک؛ قوت احساس - (۲) تیز فہمی؛ زود حسی؛ نکتہ رسی؛ نکتہ گیری - (۳) عقل مندی؛ معقولیت؛ لیاقت -

**Sensitive**, *a.* & *n.* : (۱) (شاذ) احساسی ؛ متعلق بہ حس - (۲) حساس؛ زود حس ؛ ذکی الحس ؛ خصوصاً دوسروں کی رائے یا طرز عمل سے جلد اور زیادہ متاثر ہونے والا ؛ نازک دماغ ؛ زود رنج - (۳) (آلات وغیرہ کے متعلق) اثر پذیر ؛ سریع التاثر ؛ جس پر خفیف سی تبدیلی کا اور بہت جلد اثر ظاہر ہو ؛ زود اثر (مثلاً *s. market* تغیر پذیر منڈی یا بازار جس کے نرخ وغیرہ میں جلد جلد فرق پڑ جاتا ہو) - (۴) (کیمیا ' تصویر کشی وغیرہ) سریع التاثر (مثلاً *s. paper* عکس پذیر کاغذ جو روشنی کا فوری اثر قبول کر لے) -

*s. plant* : ایک قسم کا درخت ؛ چھوئی موئی ؛ لجونتی -

**sensitize**, *v.t.* : سریع التاثر بنانا؛ زود اثر کردینا؛ تیز حس بنانا -

**sensitization**, *n.* : سریع التاثر ' تیز حس یا زود اثر سازی

**sensitizer**, *n.* : (تصویر کشی) تیز حس بنانے کا مسالا ؛ تیز حس ساز -

**sensitometer**, *n.* : (تصویر کشی) تاثیر پیما؛ ایک آلہ جس سے تیز حسی کا اندازہ کرتے ہیں -

**sensitively**, *adv.* : تیز حسی سے ؛ زود اثری سے -

**sensitiveness**, *n.* : زود حسی؛ حساسی؛ سرعت احساس -

**sensitivity**, *n.* : (کیمیا وغیرہ) اثر پذیری ؛ زود حسی -

**Sensorium**, *n.* (pl. *-ia*, *-s*) : جائے حس؛ مقام حس؛ حس گاہ ؛ پردۂ حس ؛ پردۂ حس مشترک ؛ دماغ؛ مغز؛ حرام مغز؛ (حیاتیات) نظام حسیات -

**Sensory, sensorial**, *aa.* : (۱) دماغی ؛ مغزی - (۲) حسی ؛ حواسی ؛ حواس کے متعلق - (۳) جذبات کے متعلق ؛ متعلق بہ جذبات ؛ جذباتی ؛ حسیاتی -

**Sensual**, *a.* : (۱) (شاذ) حسی ؛ حواس یا حسیات کے متعلق - (۲) نفسانی؛ شہوانی - (۳) نفس پرست؛ شہوت پرست ؛ نفسانی؛ خواہش کا بندہ - (۴) حواسیاتی؛ حسیاتی : فلسفۂ حسیات (جس میں علوم کا ماخذ حواس خمسہ کے محسوسات کو تسلیم کیا جاتا ہے) کا قائل یا اس کے مطابق -

**sensualize**, *v. t.* : شہوانی یا شہوت خیز بنانا ؛ نفسانی جذبات کو ابھارنا -

**sensualization**, *n.* : (۱) شہوانیت - (۲) شہوت انگیزی -

**sensualism**, *n.* : (۱) نفس پرستی ؛ شہوت پرستی ؛ عیاشی - (۲) فلسفۂ حسیات ؛ محسوسات پرستی -

**sensualist**, *n.* : (۱) نفس پرست؛ شہوت پرست - (۲) حسیاتی؛ محسوسات پرست ؛ محسوسات کیش -

**sensuality**, *n.* : نفس پرستی؛ شہوت پرستی؛ ہوس رانی ؛ عیاشی -

**sensually**, *adv.* : بہ اعتبار شہوانیت ؛ نفس پرستانہ ؛ شہوت پرستانہ ؛ عیاشانہ -

**Sensuous**, *a.* : حسی ؛ حواسی ؛ متعلق بہ حواس خمسہ -

**sensuously**, *adv.* : بہ لحاظ حواس ؛ حواس کے ذریعے سے -

**sensuousness** *n.* : حسیت : با حواس ہونا ؛ حواسیت -

**Sent** : دیکھو Send -

**Sentence**, *n* & *v. t.* : (۱) (قدیم) رائے ؛ فیصلہ ؛ فتوی - (۲) (قدیم) مقولہ؛ قول؛ ضرب المثل؛ کہاوت (مثلاً *my s. is for war*) - (۳) عدالت کا حکم یا فیصلہ ؛ خصوصاً حکم سزا - (۴) (نحو) جملۂ تام ؛ فقرہ ؛ عبارت جو نحوی اجزا کے لحاظ سے پوری ہو - (۵) جملۂ ذیلی ؛ تابع جملہ (عموماً لفظ subordinate

کے ساتھ ) - (٦) ( فعل ) فیصلہ سنانا؛ سزا سنانا ( ملزم کو ) -

**sententious**, *a.*: (١) بلیغ؛ پر معنی؛ قل و دل؛ جامع ( قول وفیرہ ) ؛ موجز؛ مجمل - (٢) ( گفتگو ' طرز و انداز کے متعلق ) بناوٹی یا شاندار طور پر رسمی ؛ ( اشخاص کے متعلق ) شاندار رسمی اخلاقی تلقین یا گفتگو کا عادی -

**sententiously**, *adv.*: جامعیت کے ساتھ ؛ مجملاً ؛ موجزاً -

**sententiousness**, *n.*: جامعیت' ایجاز وفیرہ -

**sentential**, *a.*: ( شاذ ) جملے سے متعلق؛ جملی -

**Sentient**, *a.*: ذی حس ؛ حساس ؛ مدرک بالحواس -

**sentience**, *n.*: حساسیت ؛ ادراک بالحواس -

**sentiently**, *adv.*: حواس والے کی طرح ؛ حواسوں سے -

**Sentiment** *n.*: (١) خیال ؛ احساس ' جو کسی خاص موضوع کی نسبت دل میں پیدا ہو؛ میلان طبع - (٢) ( فنون ) نصوا ؛ منشا؛ معہود ذھنی ( انشا پرداز ' مصور وفیرہ کا ) ؛ اصلی خیال ؛ جذبہ (شعر وفیرہ کا ) - (٣) جذبۂ دل (جس میں تعقل کو دخل نہ ہو)؛ (خصوصاً جمع میں) جذبات؛ (دلی) تاثرات؛ کیفیات - (٤)(مجازاً) رحم دلی ؛ رقت قلب ( یا اس کی نمائش ) ؛ ترحم ؛ درد مندی -

*he is animated by noble s.*: اس کو جذبات عالیہ نے اس پر آمادہ کیا ھے -

*my s. towards him is one of respect*: میں اس کی نسبت ادب و احترام کے جذبات رکھتا ھوں -

*s. unchecked by reason is a bad guide*: وہ جذبہ جس کی زمام اختیار عقل و دانش کے قبضے میں نہ ھو برا رہنما ھے)-

*the s. of patriotism*: جذبۂ حب الوطنی ؛ حب الوطنی کا جوش -

*the s. of pity*: جذبۂ رحم ؛ جوش ترحم ؛ رحم کا جذبہ -

**sentimental**, *a.*: (١) رحم دل ؛ نیک نہاد ؛ صاحب دل ؛ درد مند؛ جذباتی؛ مغلوب الجذبات ؛ حساس- (٢)جس کا تعلق عقل کی بجائے جذبات قلبی سے ھو ؛ پر جذبات ؛ قلبی؛ تاثراتی -

**sentimentally**, *adv.*: ( ١ ) بہ اعتبار جذبات - ( ٢ ) درد مندانہ وفیرہ -

**sentimentality**, *n.*: (١) رحم دلی وفیرہ جذبات کی افراط یا نمائش ؛ ترحم ؛ حساسی ؛ نازک دلی ؛ نرم مزاجی ؛ رقت قلب - (٢) ایسا خیال یارائے یا مضمون جو محض جذبات پر مبنی ھو ؛ کیفیت ( قلبی ) - ( ٣ ) ( جمع ) جذبات ؛ تاثرات -

**sentimentalism**, *n.*: (١) جذبات کا قائل یا دل دادہ ھونا ؛ جذبات پرستی ؛ جذبہ کیشی ؛ جذباتیت - ( ٢ ) جوش جذبات ؛ جذبہ داری -

**sentimentalist**, *n.*: جذباتی ؛ جذبات کا دلدادہ ؛ جذبات پرست -

**sentimentalize**, *v. i. & t.*: (١) پر سوز بنانا ؛ سوز و گداز پیدا کرنا ؛ جذبات بھرنا - (٢) مغلوب جذبات ھو جانا ؛ جذبات کی رو میں بہنا ؛ وجد میں آنا -

**Sentinel**, *n. & v. t.*: (١) پہرے والا ؛ نگہبان ؛ چوکی دار ؛ سنتری - (٢) ( فعل ) پہرہ دینا ؛ چوکی داری کرنا - (٣) ( شاذ ) پہرے بٹھانا -

*s. crab*: بحر ھند کا ایک کیکڑا جس کے بڑے بڑے پپوٹے ھوتے ھیں ؛ سرطان بحری -

**Sentry**, *n.*: ( فوجی اصطلاح میں ) پہرے والا ؛ سنتری ؛ سپاھی جو کسی مقام یا شے کی حفاظت کے لیے مقرر ھو -

*s. -board*: جہاز میں سنتری کے کھڑا ھونے کا تختہ یا مچان ؛ پہرا مچان -

*s. -box*: سنتری گاہ ؛ سنتری خانہ ؛ سنتری کے کھڑا ھونے کا چوبی کمرا -

*s. -go*: پہرہ ؛ بالا دوی ؛ گشت -

*Senza*, *prep.*: بغیر ؛ بدون ( یہ اطالوی حرف جار ھے ' جو موسیقی کی اصطلاحات میں برتا جاتا ھے ) -

*s. tempo*: بغیر تال کے ؛ بے تال -

**Sepal**, *n.*: حصہ ؛ جز؛ ( نباتیات ) مسند گل یا پھول کی کٹوری کا ایک جز؛ کٹوری ٹک؛ جز مسند -

**Separate**, *a. & n.*: (١) جدا ؛ علحدہ ؛ متفرق ؛ الگ الگ ؛ جدا گانہ ؛ جو ایک دوسرے سے الگ بھی ھوں اور ایک مجموعے میں بھی داخل کیے جاسکیں ؛ منفرد - (٢) ( اسم ) جز ' ایسے مضمون کی نقل جو کسی رو داد یا کسی رسالے سے لے کر علحدہ طبع کرائی جائے ؛ مضمون منفصلہ -

*live s.*: علحدہ رھنا ؛ الگ رھنا ؛ تنہا رھنا -

*one is quite s. from the other*: ایک دوسرے سے بالکل علحدہ ھے -

*s. estate*: (مجازاً) املاک زوجہ' جس میں شوھر کا دخل نہ ھو-

*s. maintenance*: نفقۂ معلقہ ؛ نان نفقہ جو شوھر زوجہ سے بہ رضامندی علحدہ رہ کر ادا کرے -

*s. ownership*: ملک فیر مشترک ؛ جدا گانہ ملکیت ؛ ملک منفردہ ؛ منقسمہ -

*the s. members of the body*: (١) جسم کے مختلف اعضا - (٢) جماعت کے مختلف ارکان -

*the two questions are essentially s.*: یہ دونوں سوال اصولاً جدا جدا ھیں -

*the s. volumes may be had singly*: علحدہ علحدہ جلدیں بھی دستیاب ھو سکتی ھیں -

*they live in s. rooms*: وہ الگ الگ کمروں میں رھتے ھیں -

**separately**, *adv.*: انفرادی حیثیت سے ؛ فرداً فرداً ؛ بہ دفعات ؛ متفرق طور پر ؛ جدا گانہ ؛ الگ الگ ؛ علحدہ علحدہ -

**separateness**, *n.*: تفریق ؛ جدائی ؛ علحدگی ( خصوصاً سیاسی یا مذھبی نوعیت کی ) -

**separatism**, *n.*: (١) مذھبی معاملات میں علمائے کلیسا سے علحدگی یا آزاد روی ؛ فیر مقلدی ؛ جدا مشربی - (٢) تفریق پسندی ؛ تفریق کیشی ؛ تفرقہ خواھی ؛ افتراق دوستی -

**separatist**, *n. & a.*: جدا مشرب ؛ فیر مقلد یا معتزلی ؛ تفرقہ یا افتراق پسند وفیرہ -

**Separate**, *v. t. & i.*: (١) جدا کرنا ؛ علحدہ کرنا؛ الگ کرنا ؛ منقسم کرنا ؛ تقسیم کرنا - (٢) چننا ؛ منتخب کرنا ؛ انتخاب کرنا - (٣) حائل ھونا ؛ درمیان میں آنا ؛ درمیان میں آجانا ؛ بیچ میں پڑنا - (٤) علحدہ ھونا ؛ جدا ھونا ؛ الگ ھونا؛ تقسیم ھو جانا ؛ منقسم ھو جانا ؛ متفرق ھو جانا -

**separator**, *n.*: جدا کرنے والا ؛ جدا کرنے کا آلہ ؛ خارقہ ( آلہ یا ظرف وفیرہ ) -

**separable**, *a.*: تفریق پذیر ؛ جو ایک دوسرے سے علحدہ ہوں یا کیے جاسکیں ؛ متفرق -

**separative**, *a.*: (۱) = Separatist - (۲) تفریق یا علحدگی پر مائل ؛ تفریق گزیں ؛ تفرقہ جو -

**separatory**, *a.*: (۱) (آلۂ) خارقہ - (۲) مفترق ؛ تفریق کا کام کرنے والا ؛ تفریق ساز -

**separably**, *adv.*: علحدہ کرتے ہوئے ؛ بہ طریق تفریق -

**separability, separableness**, *nn.*: تفریق یا علحدگی کی قابلیت ؛ مفتر قیت ؛ جدا گانگی ؛ جدا سازی ؛ تفریق سازی ؛ جدا شدگی -

**Separation**, *n.*: مذکورۂ بالا فعل کا اسم جملہ معنی میں خصوصاً ؛ شوہر و زوجہ کے درمیان تفریق ؛ فسخ نکاح کے بغیر علحدگی -

*judicial s.*: تفریق زوجین بحکم عدالت -

**Separatum**, *n.* (pl.-*ta*): = Separate, *n.*

**Sephardi**, *n.*(pl.-im): پرتگال یا ہسپانیہ کا یہودی ؛ سفارادی -

**Sepia**, *n.*: (۱) دہ شاخہ مچھلی کی کالی رال ؛ قیر ماہی - (۲) سرخی مائل رنگ جو تصاویر میں مستعمل اور اسی رال سے تیار ہوتا ہے -

*warm s.*: گرم سیاہی ؛ سرخی مائل سیاہ رنگ ؛ گہرا بادامی رنگ -

*s.-drawing*: مرقع قیری جو مذکورۂ بالا رنگ سے تیار کیا جائے -

**Sepiment**, *n.*: (شاذ) (نباتیات ' حیوانیات) حصہ ؛ جز ؛ عضو ؛ جوڑ ؛ بند -

**Sepoy**, *n.*: سپاہی ؛ ہندوستانی سپاہی جسے انگریزوں نے فوجی تربیت دی ہو -

*s. mutiny*: بغاوت ہند ؛ غدر (سنہ ۱۸۵۷ ع) -

**Seps**, *n.*: سقنقور ؛ سانپ گوہ -

**Sepsis**, *n.*: (طب) بوسیدگی ؛ عفونت ؛ تعفن ؛ بدبو ؛ اجسام حیوانی و نباتی کا سڑنا -

**Sept**, *n.*: قبیلہ ؛ خاندان ؛ خیل ؛ گوت (خصوصاً آئرستانی) -

**Sept-, Septem-, Septi-**: یہ سب رابطے لاطینی کے لفظ Septem سے مشتق ہیں ' جس کے معنی ہیں سات ' ہفت ؛ جن الفاظ میں یہ آتے ہیں ان میں 'ہفت' کے معنی پیدا کر دیتے ہیں :-

*septan*: ہفت روزہ ؛ ہفت روزہ بخار ؛ وہ بخار جو ہر ساتویں دن آ چڑھے -

*septangle*: ہفت زاویہ ؛ ہفت گوشہ ؛ ست کونا -

*septangular*: ہفت زاویہ ؛ ہفت گوشہ ؛ ست کونا -

*septempartite*: مسبع ؛ ہفت گانہ ؛ ہفت حصہ ؛ ہفت جز ؛ وہ شے جو سات حصوں میں منقسم ہو -

*septenarius*: (بحر) مسبع ؛ ہفت رکنی (ایک لاطینی بحر) -

*septenary*: سابعی ؛ سات والا ؛ ستا ؛ جس میں سات کا عدد ہو ؛ بر بنائے ہفت ؛ سات سات کرکے ؛ ہفت سالہ -

*septenate*: (نباتیات) ہفت جز ؛ ہفت حصہ ؛ جس میں سات جز ہوں -

*septennate*: عرصۂ ہفت سالہ ؛ سات سال کی مدت (کسی عہدہ یا انتظام کے لیے) -

*septennial*: ہفت سالہ ؛ جو ہر ساتویں سال آئے -

*septennially*: بہ طریق ہفت سالہ ؛ ہفت سالانہ

*septennium*, (pl.-*ia*): ست سبت ؛ ہفت سال ؛ سات سال ؛ سات برس ؛ عرصۂ ہفت سال ؛ سات سال کا عرصہ -

*septet, septette*: (۱) ہفت خواہ ؛ سبوعی ؛ جیسے سات مطرب یا سات آوازوں میں مل کر گائیں - (۲) ستا (مجموعہ) ؛ سبعہ -

*septfoil*: (۱) ہفت ورقہ ؛ ست پتا ؛ ہفت برگ (ایک پودے کا نام ہے) - (۲) ہفت قطعہ ؛ شکل ہندسی جو سات مساوی پہلوؤں میں تقسیم ہو ؛ ست پہلا ؛ ہفت قاش ؛ ہفت پہلو - (۳) ست سول ؛ مسبعہ ؛ رومی کلیسا میں مشائے ربانی کا ہفت پہلو نشان -

*septilateral*: مسبع ؛ ہفت پہلو ؛ ہفت اضلاع ؛ ہفت اضلاعی ؛ ہفت اضلاعی شکل -

*septillion*: ملین کی ساتویں قوت ؛ دس لاکھ کی ساتویں طاقت ؛ وہ رقم جس میں ۴۲ صفر ہوں ؛ پدم در پدم -

*septisyllable*: ہفت اجزا ؛ ہفت رکنی ؛ وہ لفظ جس کے سات جز ہوں -

*septuple*: (۱) ہفت چند ؛ ست گنا - (۲) (فعل) سات گنا کرنا ؛ سات میں ضرب دینا -

**Septa**: دیکھو Septum -

**Septal**, *a.*: (۱) خاندانی ' خاندان کے متعلق ؛ قبیلہ کی بابت - (۲) پردے کے متعلق ؛ اعضائی ؛ اجزائی ؛ جوڑوں کے متعلق -

**Septate**, *a.*: (۱) (نباتیات ' حیوانیات ' تشریح) پردہ دار ؛ جس میں پردے ہوں ؛ خانہ دار - (۲) جدا ؛ متفرق ؛ مختلف ؛ علحدہ ؛ الگ ؛ منقسم

*septation*, *n.*: پردہ داری ؛ خانہ داری ؛ تقسیم ؛ تفریق ؛ علحدگی ؛ اختلاف -

**September**, *n.*: ستمبر ؛ تقویم انگریزی یا رومی کا ساتواں مہینہ -

**Septembrist**, *n.*: ستمبری ؛ وہ شخص جو پیرس کے قتل عام واقع ستمبر سنہ ۱۷۹۲ میں شریک یا موجود تھا -

**Septic**, *a.* & *n.*: (۱) زہر خونی (زہرونی) ؛ مفسد خون ؛ متعفن ؛ عفونت دار ؛ عفونت خیز ؛ سڑا ہوا - (۲) سڑانے والا ؛ گلانے والا ؛ پکانے والا -

*septically*, *adv.*: زہریلے پن کے ساتھ یا طور پر ؛ متعفن کرتے ہوئے -

*septicity*, *n.*: عفونت ؛ بدبو ؛ تعفن ؛ فساد خون ؛ زہر خون -

**Septicaemia**, *n.*: خون میں زہر یا سمیت پیدا ہو جانا -

*septicaemic*, *a.*: صفت مذکورۂ بالا معنی میں -

**Septimal**, *a.*: سات کا یا سات کے متعلق ؛ ہفتی ؛ سبعی -

**Septime**, *n.*: پٹہ بازی میں ساتواں داؤں ؛ ہفتی -

**Septimus**, *a.*: ہفتم ؛ سابع ؛ ساتواں -

**Septuagenarian**, *a.* &*n.*: ہفتا دسالہ ؛ وہ شخص جس کی عمر ۶۹ اور ۸۰ کے بیچ بیچ ہو ؛ بوڑھا

**Septuagenary**, *a.*: سبعینہ ؛ ہفتادی ؛ ہفتاد سالہ ؛ ستر کا ؛ جس میں ستر ہوں -

**Septuagesima**, *n.*: صوم کبیر سے قبل تیسرا اتوار ؛ اس لیے کہ یہ عید فصح سے کوئی ستر دن پہلے آتا ہے ؛ ہفتادم ؛ سبعینی -

*S. Sunday*: یکشنبۂ سبعینی یا ہفتادم ؛ صوم کبیر سے قبل تیسرا اتوار -

**Septuagint**, *n.*: عہد عتیق کا یونانی ترجمہ جو حضرت مسیح کی

ولادت سے ۲۷۰ سال پیشتر کیا گیا تھا ' اور اس کے لیے ستر علما منتخب کیے گئے تھے ؛ هفتادی ترجمہ -

**Septum,** *n.* : ( تشریح ' نباتیات ' حیاتیات ) پردہ ؛ فاصل؛ حجاب ؛ حاجب -

**Sepulchral,** *a.* : (۱) ضریحی؛ تربتی؛ گور کا؛ قبر کا ؛ خانقاهی - (۲) قبر یا موت کو یاد دلانے والا ؛ ترس انگیز ؛ خوف آور ؛ بھیانک -

*s. customs* : رسوم قبر ؛ رسوم تکفین و تدفین؛ رسوم خانقاهی -

*s. mound* : تل تربتی ؛تودۂ ضریحی ؛ قبر کا ڈھیر

*s. pillar* : مینار قبر ؛ ستون تربت -

*s. voice* : موی هوئی یاغمناک آواز؛ مردوں کی سی آواز؛ خانقاهی آواز -

**sepulchrally,** *adv.* : بھیانک یا خوف انگیز طور سے -

**Sepulchre,** *n. & v. t.* : (۱) گور؛ قبر ؛ تربت؛ مقبرہ؛ مزار ؛ خانقاہ - (۲) قبر میں رکھنا -

*the Holy S* : ضریح یا مزار مقدس ؛ مرقد مبارک ؛ درگاہ شریف ( حضرت عیسی کا مزار ) -

*whited s.* : ریاکار ؛ مکار ؛ عیار ؛ فریبی ( یہ استعارہ متی کی انجیل باب ۲۳ میں آیا ھے ) -

**Sepulture,** *n.* : تدفین ؛ دفن ؛ قبر میں رکھنا -

**Sequacious,** *a.* : (۱) ( پر تصنع زبان میں ) مقلد ؛ متتابع ؛ جس میں کوئی آزادانہ راے یا اجتہاد کا مادہ نہ ہو - (۲) ( دلیل یا فریق کے متعلق ) باتسلسل ؛ مربوط ( فی الکلام ) -

**sequaciously,** *adv.* : مقلدانہ ؛ مربوط طریق پر -

**sequacity,** *n.* : مقلدی ؛ تقلید ؛ تسلسل ؛ ربط -

**Sequel,** *n.* : (۱) قصے یا بیان کا آخری جز جو وقفے کے بعد آے ؛ (۲) ذیل ؛ تکملہ؛ تتمہ؛ آخر سلسلہ؛ خاتمہ؛ نتیجہ ؛ انجام کار؛ عاقبت - (۳) ( شاذ ) نتیجۂ ( بیان ) ؛ انت ؛ پھل-

*Sequela,'n.* ( pl.-*ae*) : (طب عموماً جمع) اثرات ( ما بعد )؛ نتائج؛ عواقب (خصوصاً بیماری کے ) -

**Sequence,** *n.* : (۱) اشیا کا مجموعہ یا جوڑ جو ایک دوسرے کے بعد یا ساتھ آئیں ؛ سلسلہ ؛ تسلسل ؛ سلک ؛ تانتا - (۲) خصوصاً علت و معلول کا سلسلہ ؛ نتیجہ ؛ عاقبہ ؛ تابعہ - (۳) ( موسیقی ) یکساں بولوں کا مختلف سروں میں بار بار آنا ؛ تکرار ؛ ترجیع ؛ دھرانا - (۴) (صرف و نحو ) تطابق زمانی ؛ افعال کی ایک جملے میں بہ لحاظ زمانہ ایک دوسرے سے مطابقت- (جیسے *I should think you were satisfied now*)-(۵) حمد ( ' هلولیا ' ) کے بعد کی مناجات جو کتاب مقدس کی تلاوت سے پہلے گائی یا پڑھی جاتی ھے - (۶) (سینما) فلم کے قصے میں کوئی واقعہ جو قصے کے کسی مناظر کی مطابقت میں مسلسل طور پر دکھایا جاے-

*give the facts in historical s.* : واقعات تاریخی تسلسل سے بیان کرو -

*it shall follow the s. of events*: یہ تسلسل واقعات کے تابع ھے -

**sequent, sequential,** *aa.* : سلسلے میں یا ما بعد آنے والا ؛ متتابع ؛ متعاقب -

**sequentially,** *adv.* سلسلے میں ؛ نتیجۃ ؛ بطور متتابع -

**sequentiality,** *a.* : تبعیت ؛ متتا بعیت ؛ متعاقبیت -

*Sequentes, Sepuentia* (abbr.*seq.* or *seqq.*) : ( لاطینی ) و هو ؛ هذا ؛ بطور ذیل ؛ حسب ذیل

**Sequester,** *v. t. & i.* : (۱) علحدہ کرنا ؛ جدا کر لینا یا هونا - (۲) ( خصوصاً ' دنیا سے) عزلت اختیار کرنا

*s. oneself from the world* - (۳) عدالتی تحویل میں لینا ؛ محفوظ رکھنا ( کسی مال وغیرہ کو عدالت کے فیصلے تک ) نیز (*sequestrate*) - (۴) ضبط کرلینا ؛ قبضہ کرلینا ؛ ھتیا لینا - (۵) ( بیوہ کا ) شوھر کی جائداد سے لا دعوی لکھ دینا ؛ حق زوجیت چھوڑنا -

**sequestered,** *p.p.*: (۱) جدا کردہ ؛ منقطع - (۲) تنہا یا عزلت گزیدہ -

**sequestration,** *n.* : ضبطی وغیرہ -

**sequestrator,** *n.* : قارق ؛ ضابط ؛ قرق کرنے والا -

**sequestrable,** *a.* : قابل ضبطی ؛ قرقی وغیرہ -

**Sequestrum,** *n.* ( pl. - *ra* ) : مردہ کھال یا ھڈی جو اپنی جگہ چھوڑ چکی ہو ؛ لٹکی ہوئی ھڈی ؛ موتہ ؛ استخوان یا پوست بے جان ؛ جھولتی ھڈی یا کھال -

**sequestral,** *a.* : معروقہ؛ معلقہ ؛ لٹکا ہوا ؛ بےجان؛ جھولتا -

**sequestrotomy,** *n.* : بےجان ھڈی یا کھال پر عمل جراحی؛ ( عمل ) موتہ کشی -

**Sequin,** *n.* : (۱) ( تاریخ ) وینس کی اشرفی جو تقریباً سات روپے کے مساوی ہوتی تھی ؛ بُندُقی - (۲) سکہ نما زیور جو عورتیں لباس پر سی لیتی ھیں -

**Sequoia,** *n.* : امریکی دیودار ؛ امریکا کا ایک لمبا صنوبری خاندان کا درخت -

**Serac,** *n.*: برفی برجی؛ سیل یخ کا تودہ جو قدرتی اسباب سے برج کی شکل بن جاتا ھے ( عموماً صیغۂ جمع میں؛ یخ برجیاں ' بروج یخ ) -

**Seraglio,** *n.* : (۱) قصر ؛ خصوصاً سلاطین عثمانیہ کا محل جس میں کاروبار سلطنت بھی انجام پاتے تھے ؛ محل سراے سلطانی؛ قلعۂ معلی - (۲) حرم سرا ؛ سلطانی محل -

**Serai** : سراے -

**Serang,** *n.* : سرھنگ کی بگڑی ہوئی صورت ؛ ملاح یا جہازیوں کا ( دیسی ) سر گروہ یا داروغہ -

**Seraph,** *n.*: (pl.-*phim*,-*phs*) (۱) فرشتہ ؛ عالم علوی کی ہستی؛ ملک - (۲) ملاء اعلی کے نو گانہ طبقات میں سب سے اونچا طبقہ؛ طبقۂ اعرت الملائکہ - (۳) سویقن کا خطاب سرداری اور تمغہ - ( *Order of the Seraphim* )

**seraphic,** *a.* : ملکی ؛ ملکوتی ؛ فرشتہ خصال ؛ فرشتہ جمال - ( St Bonaventura = *the S. Doctor* )

**seraphically,** *adv.* : بہ طریق ملکوتی ؛ فرشتوں کی طرح -

**Seraphina, seraphine,** *n.* : ھارمونیم باجے کی ابتدائی صورت ؛ سرافینا -

*Seraskier, n.*: ترکی سپہ سالار یا وزیر جنگ ؛ سر عسکر -

**seraskierat,** *n.* : وزارت جنگ ؛ محکمۂ فوجی -

**Serb,** *n.* **Serbia(n),** *aa. & nn.*: باشندۂ ملک سرویہ؛ سرویہ کا؛ سربی ( باشندہ وغیرہ ) -

**Serbo-**: لفظ مذکورۂ بالا کا جزو ترکیبی -

**Serbonian bog,** *n.* : (۱) سربونی دلدل ؛ ایک دلدل جو دریاے نیل کے دھانے پر واقع تھی - (۲) ( مجازاً ) مشکل ؛ الجھن ؛ دلدل وغیرہ ( جس میں پھنس کر نکلنا مشکل ہو ) -

**Sere, sear,** *n.* : ( بندوق ) گھوڑ روک وہ آنکڑا جو گھوڑے کو ایک جگہ روکے رکھتا ھے -

**Sere :** دیکھو (1) sear -

**Serein,** *n.* : پھوار ، خصوصاً وہ جو غروب آفتاب کے بعد گرم ملکوں میں ھوتی ھے جب کہ مطلع بالکل صاف ھوتا ھے ؛ اوس؛ شبنم -

**Serenade,** *n.* & *v. t.* : (۱) نغمۂ شبینہ ؛ وہ گیت جو رات کے وقت عاشق اپنے معشوق کی دیوار کے نیچے گائے؛ فراقیہ گیت ؛ غزل عاشقانہ؛ (مجازاً) رقص و سرود- (۲) (فعل) عاشقانہ یا فراقیہ گیت گانا ؛ گانا بجانا-

**serenader,** *n.* : نغمہ سرائے شب ؛ نغمۂ شبینہ گانے والا ؛ شبینہ راگ الاپنے والا -

**Seranata,** : سادہ راگ ؛ گوالوں کا گیت؛ چوپانی نغمہ -

**Serendipity** *n.* : اتفاقی طور پر مناسب حال اور غیر متوقعہ انکشافات کرنے کی قابلیت -

**Serene,** *a.* & *n.* & *v. t.* : (۱) ( ھوا ؛ پانی وغیرہ کے لیے ) صاف و پرسکون ؛ غیر متلاطم - (۲) مطمئن ؛ متین ؛ مستقیم ( مزاج )؛ نا مضطرب - (۳) بعض امرا کے القاب میں ، بہ معنی مستطاب ، متانت مآب ( *His S. Highness* ) - (۴) ( اسم ) آسمان یا سمندر کی پر سکون سطح ؛ پھنائی ساکن - (۵) ( فعل ، شاعری میں ) سکون پیدا کر دینا ( آسمان یا پیشانی کے متعلق ) -

**serenely,** *adv.* : سکون کے ساتھہ ؛ متانت سے -

**serenity,** *n.* : سکون ؛ اطمینان ؛ متانت ؛ استقامت - ( *Your &c. Serenity* = your Serene Highness )

*all s.* : ( عامیانہ ) سب ٹھیک -

**Serf,** *n.* : (۱) رعیت ؛ کمین ؛ غلام ؛ کمیرا ؛ وہ شخص جس کی خدمات زمین کے ساتھہ منتقل ھو سکیں - (۲) کمین ؛ نیچ - (۳) مظلوم ؛ ستم رسیدہ ؛ ستم زدہ ؛ بیگاری -

**serfage, serfdom serfhood,** *nn.* : رعیت پن ؛ کمین پن ؛ غلامی -

**Serge,** *n.* : سرج ، ایک قسم کا اونی کپڑا -

*silk s* : ریشمی سرج -

**Sergeant, -j-,** *n.* : (۱) ( تاریخ ) قانون داں ؛ وکیل اعلیٰ ؛ اونچے طبقے کا وکیل - (۲) ایک فوجی عہدہ دار ، چاؤش ؛ حولدار - (۳) پولس کا عہدہ دار جو امین کے زیردست ھوتا ھے ؛ حولدار ؛ سارجنٹ -

*s. major* or *regimental s. m.* : فوج کا نان کمیشن اعلیٰ عہدہ دار ؛ مددگار بخشی - ( مخفف *R. S. M.* ) -

*lance s.* : قائم مقام حولدار -

*s.-at-arms* : پارلیمینٹ اور بعض عدالتوں کا ایک عہدہ دار جس کے فرائض اب محض رسمی رہ گئے ھیں ؛ گرز بر دار ؛ تبر دار ؛ سرھنگ -

*common s* : بلدیۂ لندن کا ( ایک انتظامی ) عہدہ دار -

*s. fish (g)* : امریکا کے سمندروں کی بعض مچھلی کی اقسام جن پر سارجنٹوں کی وردی کی مثل پٹیاں ھوتی ھیں ؛ دھاریلی ( مچھلی ) -

**sergeantship,** *n.* : حولداری ؛ گرز برداری ؛ حولدار وغیرہ کا عہدہ یا کام -

**Sergette,** *n.* : سرجی ؛ باریک قسم کا سرج کپڑا -

**Serial,** *a.* & *n.* : (۱) مسلسل مجموعے یا سلسلے کا ؛ سلسلہ وار یا سلسلہ ساز - (۲) سلسلہ وار ؛ قسط وار ؛ مسلسل (شائع ھونے والی کتاب وغیرہ)- (۳) (مطبوعات) جو مقررہ وقت پر شایع ھوں ؛ موقتی ؛ زمانی - (۵) سلسلہ ( خصوصاً کسی افسانے کا ) ؛ مسلسل کتاب - (۶) ( شاذ ) جریدہ ؛ رسالہ جو مقررہ وقت پر شائع ھو -

**seriality,** *n.* : سلسلے میں ھونا ؛ سلسلہ داری ؛ سلسلیت -

*s. rights* : سلسلہ وار مطبوعات کا حق طبع و اشاعت -

**serialist,** *n.* : سلسلہ نگار ؛ قسط وار مضامین وغیرہ لکھنے والا -

**serially,** *adv.* : بہ اقساط (موقت) ؛ سلسلہ وار ؛ موقتی طورپر -

**Seriate, seriated,** *aa.* : سلسلہ وار ؛ مسلسل ؛ سلسلے یا ترتیب سے لگا ھوا -

**seriate,** *v. t.* : مرتب یا مسلسل کرنا ؛ سلسلے سے جمانا یا لگانا ؛ با ترتیب کر دینا -

**seriation,** *n.* : مسلسل سازی ؛ ترتیب دھی -

**Seriatim,** *adv.* : سلسلہ وار ؛ ترتیب سے ؛ نوبت بہ نوبت ؛ فقرہ بہ فقرہ ؛ مسئلہ بہ مسئلہ -(مثلاً *consider, discuss, take &c. s.*)-

**Seric,** *a.* : ( خطابت وغیرہ میں ) چینی ؛ ملک چین کی ( چیز ، خصوصاً چائے ، ریشم وغیرہ ) -

**Sericeous,** *a.* : ( نباتیات و حیوانیات ) حریری ؛ ریشمی ؛ نرم اور چکنے پوست کا -

**Seri(ci)culture,** *n.* : پیلہ پروری ؛ ریشم کے کیڑوں کی پرورش ؛ ریشم سازی ؛ کچا ریشم بنانے کی صنعت -

**sericicultural,** *a.* : پیلہ پروری سے متعلق ؛ پیلہ پرورانہ -

**sericiculturist,** *n.* : پیلہ پرور ؛ ابریشم ساز -

**Seriema,** *n.* : برازیل کا ایک پرند ؛ مار خوار ؛ امریکی بگلا -

**Series,** *n.* ( pl. same ) : (۱) سلسلہ ( یکساں یا متعلقہ اشیا کا ) ؛ زنجیرہ ؛ قطار ؛ مرتب مجموعہ ؛ سلسلۂ متواترہ یا متتابعہ جو ایک دوسرے کے بعد واقع ھو - (۲) ( رسالے ، کتاب وغیرہ کی ) جلد ( جس کے مختلف اجزا یا پرچے مسلسل شائع ھوں)؛ سلسلۂ کتب ( جو ایک صنف مضامین یا یکساں تقطیع وغیرہ پر شائع ھوں ) ؛ سلسلۂ مجلدات یا مطبوعات ( جو کسی ایک نام یا ادارت سے مرتب کیا جاے ) - (۳) ( طبقات الارض ) طبق ؛ طبقات ارض ( جو مشترک خصوصیات رکھتے ھوں ) - (۴) ( کیمیا ) سلسلہ یا صنف عناصر ( جو یکساں خواص رکھتے ھوں)- (۵) سلسلۂ ھندسیہ یا حسابیہ - (۶) (برقیات) مورچہ لڑی ؛ برقی مورچوں کا سلسلہ جو ایک دوسرے سے برقی اتصال رکھتے ھوں- (۷) ( حیوانیات ) نوع ؛ صنف ؛ ایک ھی خاندان یا قسم کے حیوانوں کا گروہ -

*in series* : سلسلہ وار ؛ مرتب سلسلے ( کی صورت ) میں -

**Serif,** (now rare) **Ceriph,** *n.* : شوشہ ، جس سے حرف کی تکمیل ھوتی ھے ، باریک اور چھوٹا سا خط جو حرف کا جز ھو اور جو اس کے اوپر یا نیچے کھینچا جاتا ھے -

**Serin,** *n.* : وسطی یورپ کی ایک چھوٹی چڑیا جو کنیری خاندان سے ھے ؛ کالی پدڑی ؛ شر شور -

**Serinette,** *n.* : پرندوں کو گانا سکھانے کا ایک باجا ؛ پرند نے ؛ زمزمہ آموز ؛ پرند آموز -

**Seringa,** *n.* : برازیل کے بعض درخت جن سے ربڑ نکلتا ھے ؛ ربڑ روکھ -

**Serio comic,** *a.* : نیم مزاحیہ ؛ ھزل جد نما ؛ ھنسی مذاق کی نقل وغیرہ جو متین بن کر کی جائے یا سنجیدہ چیز جو مزاح کے پیرائے میں دکھائی جائے -

**seriocomically,** *adv.* : نیم مزاحیہ طریق پر ؛ نیم مزاحاً -

*Serioso* : ( هدایت موسیقی ) لوازمات کے ساتھہ -

**Serious**, *a.* : (۱) متین ؛ سنجیدہ ؛ غورو فکر یا ذمہ داری کے احساس کے ساتھہ کام کرنے والا - (۲) اهم ؛ بڑا ؛ مہتم بالشان؛ سنگین ؛ جو مادی یا غیر مادی اعتبار سے کچھہ کم نہ هو ( مثلاً *s. matter, question &c.*) - (۲) قابل فکر؛ مخدوش ؛ خطیر ' ( مثلاً *s. loss, illness &c.* ) - (۳) هنسی یا بناوت سے خالی ؛ سچا ؛ واقعی ( مثلاً *are you s.?* جو کچھہ کہہ رهے هو اس میں هنسی یا بناوت تو نہیں ) - (۴) مذهبی یا اخلاقی نوعیت کا ؛ متین ؛ سترگ ؛معمولی یا دنیاوی سے ماوری (مسائل' مضامین وغیرہ) - (۵) (عموماً طنزیہ) مذهبی ؛متقشف؛ مذهبی خیال کا ؛ مُلائی ؛ جو عقبیٰ کے خیال میں منہمک هو -

**seriously**, *adv.*: متانت سے؛ سنجیدگی سے؛ جداً ؛ جس میں تمسخر وغیرہ نہ هو -

**seriousness**, *n.*: متانت ' سنجیدگی ' اهمیت وغیرہ -

**Seriph**, : دیکھو serif -

**Serjeant** : دیکھو sergeant -

**Sermon**, *n. & v. t.* : (۱) وعظ ؛ موعظت ؛ درس ؛ پند ؛ مذهبی نصیحت؛ شیخ یا عالم دین کی مذهبی تقریر خصوصاً ممبر سے؛خطبہ؛ (نیز) عام ناصحانہ تقریر؛ پند و نصائح جو کلیسا کے باهر کی جائیں (انہیں *lay s.* بھی کہتے هیں) - (۲) وعظ ؛ خطبہ ( مثلاً *S. on the mount* حضرت عیسیٰ کا مشہور پہاڑی وعظ ) (مجازاً) عبرت ' بصیرت' درس ' جو قدرتی اشیا کو دیکھنے سے حاصل هو (خصوصاً *ss. in stones*)-(۳)(فعل) وعظ کہنا؛ خطبہ دینا؛ پندو نصائح کرنا -

*lay s.* : غیر مذهبی وعظ ؛ غیر دینی وعظ ؛ غیر اکلیزی وعظ ؛ غیر مولویانہ خطبہ ؛ لکچر ؛ تقریر -

**sermonet, sermonette**, *nn.*: چھوٹا وعظ ؛ خطبۂ مختصر -

**sermonize**, *v.t. & i.*: واعظ کی طرح تقریر کرنا؛پند و نصیحت یا تلقین کرنا -

**sermonizer**, *n.* : واعظ ؛ خطیب ؛ پند گو -

**Sero-** :- مرکب علمی اصطلاحات کا جزترکیبی جو *serum* کے معنی میں آتا ھے -

**Serotine**, *n.* : ( یورپ کی ) لال چمگادڑ -

**Serotinous**, *a.* : پچھیتا ؛ پچھیتی ؛ جو موسم کے بعد اگے -

**Serous**, *a.* : خونابی ؛ آب آمیز ( خون ) ؛ رقیق ؛ پتلا ؛ پنیالا -

**serosity**, *n.*: پتلا پن ؛ پنیالاپن ؛ خوناب -

**Serpent**, *n.* : (۱) سانپ ؛ مار ؛ ناگ - (۲) ( مجازاً ) دغا باز ؛ مار آستین - (۳) ( موسیقی ) ( اب متروک ھے ) بانسری -

*the S.* : شمالی ستاروں کا مجموعہ ؛ برج شمالی -

*the* or *the old S.* : ( مجازاً ) مارجنت ؛ شیطان -

*Pharaoh's s.* : آتش بازی کا سانپ -

*s.-charmer* : سپیرا ؛ سانپ والا -

*s.-eater* : ایک پرند ( دیکھو secretary-bird ) -

*s.-grass* : سانپیا ( گھاس )' یہ ایک قسم کی الپائی گھاس ھے -

*s. lizard* : ( ماهی ) سقنقور ؛ سانپ گوہ -

*s.-tongue* : ناگ پھن ؛ ناگ پھنی -

**serpentiform**, *a.* : مارنما ؛ مار صورت ؛ مار شکل؛ سانپیا -

**serpentlike**, *a.* : سانپ جیسا ؛ ماروش -

**Serpentine**, *a. & n., &v.i.* : (۱) جس میں سانپ کے سے بل هوں؛ پرپیچ ؛ خم بہ خم؛ پیچ بہ پیچ؛ مارپیچ - (۲) ( مجازاً ) فریبی ؛ دغا باز - (۳) ( اسم ) چٹان یا پتھر کی بعض قسمیں جن کا رنگ گہرا سبز هوتا ھے ' ان پر ایسی چتیاں هوتی هیں ' جیسی سانپ کے؛ حجرالحیہ ؛ چت کبرا (پتھر) جس کو جلا دے کر آرائشی کاموں میں استعمال کرتے هیں - (۴) ( اسیکٹ ) لہریا ؛ هلکا سا پیچ بہ پیچ خط جو اس کھڑاوں کے استعمال سے پڑ جاے - (۵) ( فعل ) سانپ کی طرح بل کھاتے هوے چلنا -

*s. windings* : (۱)پیچ و خم (سڑک یا چشمہ)جو سانپ کی طرح بل کھاتا جاے - (۲) (مجازاً) اینچ پینچ کی باتیں ؛ دم جھانسا -

*s. dance* : رقص مارپیچ ' جس میں سانپ کے سے پیچ و خم هوتے هیں ' اور اسی کے مناسب حاویل الذیل لباس پہنا جاتا ھے -

*s. motion* : سانپ کی طرح بل کھاتے هوے چلنا ؛ پر پیچ و خم حرکت ؛ ٹیڑھی ترچھی چال -

*s. verse* : متحد الطرفین ' وہ مصرع جس کے شروع اور اخیر کا لفظ یکساں هو -

*s. wisdom* : ( متی کی انجیل کے استعارے میں ) دور اندیشی؛ فراست ؛ حزم -

*the ss.* : لندن کے چمنستان هائڈ پارک کی مشہور نہر -

**Serpiginous**, *a.* : داد کا مریض یا مبتلا ؛ گنجا ؛ کھاج مارا -

**Serpula**, *n.* (pl.-*ae*) : مارچھ ؛ یہ ایک قسم کا بحری کیڑا ھے جو چونے کی نلیوں میں رهتا ھے -

**Serra**, *n.* : ( تشریح ' نباتیات ' حیوانیات ) دندانہ دار یا آرہ نما عضو یا کنارہ ؛ مسننہ -

**Serradilla**, *n.* : تپتیا گھاس ؛ خوید -

**Serrate**, *a. & v. t.* : (۱) ( تشریح ' نباتیات ' حیوانیات ) دندانہ دار؛ آرہ نما- (۲) ( فعل ) آرہ (سا) بنا دینا؛ آری لگادینا-

**serration**, *n.*: دندانے یا آرہ فراهم کرنا یا لگانا ؛ تسنین -

**Serrefile**, *n.* : وہ شخص یا اشخاص جو فوج کے عقب میں رکھے جائیں ؛ ( عموماً صیغۂ جمع میں ) اهل ساقہ ؛ بهیروبنگاہ ؛

**Serri-**: جزو ترکیبی بمعنی دندانہ دار یا آرہ نما -

*s.-corn* : دندانی بھونرا ؛ جعل ؛ ایک قسم کا بھونرا جس کے سینگ یا آگے نکلے هوے بال دندانہ دار هوتے هیں -

*s. -ferous, s. -form* : آرہ نما ؛ دندان نما ؛ دندانہ صورت -

*s. -rostrate* : آرہ منقار ؛ دندانہ منقار -

**Serried**, *a.* :- دوش بدوش ؛ پیوستہ ؛ بلا فصل ؛ ملحق؛ صف بستہ-

**Serromotor**, *n.* : دخانی لوٹ گراری ؛ ایک پرزہ جو بحری انجنوں میں لگاتے هیں -

**Serrulate, serrulated**, *aa.* : دندانہ دار ؛ جس میں بہت باریک دندانے هوں ؛ مسنن ؛ منشاری -

**serrulation**, *n.* : تسنین ؛ دندانہ داری -

**Serum**, *n.* : (۱) خوناب؛ صدید ؛ ماءالجبن ؛ کیلوس؛ لمف - (۲) (مرضیات) کسی جانور کا کیلوس جو بطور دوا استعمال کیا جاتا ھے-

*s. sickness* : جلدی امراض بخار وغیرہ جو سیرم کی پچکاری کی وجہ سے پیدا هوتے هیں - سیرم روگ -

**Serval**, *n.* : چیتا بلو ؛ افریقہ کا ایک جنگلی بلو -

**Servant**, *n.* : (۱) نوکر ؛ چاکر ؛ خادم ؛ خدمت گار ؛ ملازم - (۲) ( مجازاً ) مقلد ؛ پیرو ' ( جیسے *a s. of Jesus Chirst* سیدنا عیسیٰ کا مقلد ' مرید ) -

*public ss* : سرکاری نوکر ؛ سرکاری ملازم ؛ خادمان ملک -

*civil ss* : عمال دیوانی -

*outdoor ss* : بیرونی ملازم ؛ سائیس ' مالی وغیرہ -

*indoor ss.* : گھر کے اندر کے ملازم؛ باورچی 'خانساماں'ماما'انا وغیرہ -

*domestic s.* : خانگی ملازم -

*livery s.* : وردی پوش ملازم

*s.-girl* : ملازمہ ؛ چھوکری -

*s. maid* : خادمہ ؛ ماما -

*the s. question* : نوکروں کا مسئلہ؛ نوکروں کی فراهمی وغیرہ کا مسئلہ -

*sesrvants' hall* : بڑے گھروں میں نوکروں کے کھانے وغیرہ کا کمرا -

*s. of ss.* : پاپائے روما کا ایک لقب -

*your humble s., your obedient s.* : آپ کا خادم؛ جو پہلے خطوط میں اور اب صرف درخواستوں کے اخیر میں کاتب اپنی نسبت لکھتا ہے -

**Serve**, *v. t. & i. & n.* : (۱) خدمت یا نوکری کرنا ؛ نوکر کی طرح کسی کا کام کرنا- (۲) کام آنا؛ ضرورت کے مطابق ہونا؛ ضرورت پوری کرنا؛ مفید مطلب ہونا؛ خدمت بجا لانا' پورا کرنا؛ تکمیل کو پہنچانا- ( ۳ ) دستر خوان چننا ؛ میز یا دستر خوان پر کھانا لاکر رکھنا - (۴) (کسی دوسرے کھانے کے ساتھ ) میز پر لانا ؛ ( جوڑ کی چیز لگا کے رکھنا ؛ میز پر لایا جانا ( مثلاً *fish served nearly cold* مچھلی قریب قریب ٹھنڈی میز پر لگا دی گئی) - (۵) لوگوں کو دینا؛ حصہ بانٹنا؛ تقسیم کرنا (جیسے *s. rations, ammunition &c.*)- (۶) بہم پہنچانا ؛ فراہم کرنا ؛ پہنچانا ( عدالتی یا سرکاری احکام وغیرہ کو مثلاً *s. person, town &c with water; s. with writ, warrant &c*) - ( ۷ ) گیند پھینکنا یا پہنچانا ( کھیل شروع کرتے وقت مثلاً *tennis player serves well, badly &c.*) (۸) پیش آنا ؛ برتاو کرنا (خصوصاً بدلے میں *has served me shamefully* مجھ سے کیسا قابل شرم برتاؤ کیا ) - (۹) (اسم) (ٹینس وغیرہ میں) پہلی گیند؛ پہلی چوٹ؛ پہلی ضرب؛ پھنکائی؛ پہلی پھینک - (۱۰) باری؛ نوبت ؛ وار (مثلاً *whose s. is this?* )

*s. two masters* : دو متضاد اصول کا پابند یا تابع ہونا ؛ دو ملاوں میں مرغی حرام ہونا -

*s. the Lord* or *God* : نیک بندہ ہونا؛ اطاعت گزار یا دین دار ہونا-

*s. the devil* : شیطان کا چیلا ہونا ؛ شریر یا بد ہونا -

*s. tables* : (انجیل کے استعارے میں) پیٹ کا بندہ ہونا ؛ جسمانی ضروریات کو روحانی فرائض پر مقدم کرنا -

*s. at table* : خانساماں گری کرنا؛ میز یا دستر خوان کی نوکری انجام دینا-

*s. a purpose* : غرض پوری کرنا -

*s. the purpose of* : کسی کی بجائے کام آنا ؛ غرض پوری کرنا -

*s. some private ends* : ذاتی غرض نکالنا ؛ غرض کے لیے ہونا

*s.* one's *turn* or *need* : کار آمد ہونا ؛ مفید مطلب ہونا -

*it will s.* : یہ کام دے جائے گا -

*as memory serves*: جب حافظہ کام دے؛ یعنی جب (بات) یاد آئے

*the tide serves.*: سمندر حسب مراد ہے (بندرگاہ سے جانے کے لیے)-

*s. an office* : خدمت یا عہدے کی میعاد پوری کرنا -

*s.* one's *apprenticeship* : کار آموزی (کا زمانہ ) پورا کرنا -

*s. a sentence*: سزائے قید پوری کرنا' بھگتنا؛ قید کا پورا زمانہ کاٹ آنا-

*s.* one's *time*: (۱) مثل ماقبل - (۲) (اپنا) (عہدے کا معمولی زمانہ پورا کرنا -

*s. time* : قید بھگتنا -

*s. gun;battery*: آتش باری کیے جانا ؛ چلائے جانا (توپ وغیرہ)-

*s. mare &c.* : گھوڑی پر ( سانڈ گھوڑا ) چھوڑنا -

*s. rope &c* : (جہازرانی) چھوٹی رسیوں سے کسنا (رگڑ سے بچانے کے لیے)-

*dinner is served* : دستر خوان لگا دیا گیا ؛ کھانا تیار ہے -

*s. with the same sauce* : (مجازاً) ادلے کا بدلہ دینا؛ انتقام لینا -

*served them a trick* : ان سے چال چلا ؛ داؤں کر گیا -

*serves him right*: خوب بدلہ ملا !(کسی شریر کے سزا پانے کے موقع پر)-

*shall manage to s. him out*: بدلہ لینے کی صورت نکال ہی لونگا-

*serving man* : ملازم ؛ نوکر ؛ شاگرد پیشہ -

(-)**server**, *n.* : (۱) مذکورہ بالا افعال کا فاعل - (۲) نیز مذہبی رسوم ادا کرنے والے پادری کا مددگار - نیز مذہبی رسوم ادا کرنے والے پادری کا مددگار -

**Servian** : Serbian کی شکل جو اس کی بجائے ۱۹۱۴ء تک زیادہ مستعمل تھی -

**Servian**, *a.* : ( قدیم روما) کے چھٹے بادشاہ سروی اس تولی اس سے منسوب ؛ سرویوسی -

*S. wall* : سرویوسی فصیل یا شہر پناہ جو اس بادشاہ نے بنوائی تھی-

**Service**, *n.* : (۱) نوکری ؛ ملازمت ؛ خدمت - (۲) سرکاری محکمہ ' شعبہ' صیغۂ ملازمت - (۳) آمادہ بکار ہونا ؛ حکم کا منتظر ہونا ؛ کمر بستہ ہونا ( کسی کی خدمت کے لیے ) - (۴) کار مفوضہ ؛ فریضہ ( ملازم کا )؛ فرض منصبی؛ مقررہ خدمت - (۵) ( مجازاً ) تسلیم نیاز ( *my s. to him* ) (۶) کام ؛ خدمت لائقہ ؛ کار آمادگی ( *can I be of s. to you ?* کیا میں آپ کی کوئی خدمت کرسکتا ہوں ؟ ) - (۷) ( مراسم ) نماز ؛ پوجاپاٹ ؛ دعا خوانی ؛ مناجات ؛ آرتی ؛ بھجن - (۸) اجرا ؛ نفاذ ؛ تعمیل (عدالتی حکم نامے وغیرہ کی)- (۹) کھانے کے برتن جو دستر خوان پر چنے جائیں ؛ ظروف طعام ؛ لوازم مائدہ ' (۱۰) ( ریل' جہاز وغیرہ کا ) انتظام ؛ آمد و رفت ؛ سربراہی - (۱۱) ( ٹینس وغیرہ میں ) گیند اندازی ؛ گیند وغیرہ کو پہلی دفعہ پھینکنا جس سے کھیل شروع ہوتا ہے؛ پہلی پھینک؛ گیند کی باری- (۱۲) ماہانہ امداد یا ہدایت جو بعد فروخت کسی چیز کے (خصوصاً موٹر کار یا آلات لاسلکی ) کاریگروں یا بایع کی طرف سے گاہکوں کو دی جاتی ہے -

*take s. with* : کسی کی ملازمت کر لینا ؛ کسی کی نوکری اختیار کرنا -

*take into* one's *s.*: نوکر رکھنا ؛ ملازم بنالینا -

*the fighting*, or *the*, *ss.* : جنگی محکمے یا خدمت - نیز دیکھو *civil covenanted, secret* کے تحت میں ) -

*the preventive s.*: (مجازاً) ساحلی محافظ یا کروڑگیری کے محافظ وغیرہ

*is on s., is in active s.*: ملازمت میں ہونا ؛ بر سرکار ہونا ؛ ( خصوصاً فوجی یا حفاظتی کام پر ) مامور ہونا -

*see s.*: ملازمت کیے ہوئے ہونا ؛ ملازمت کا تجربہ رکھنا (خصوصاً بری یا بحری فوج کی ملازمت کا ) -

*at your &c., s.* : آپ کی ( یا کسی کی ) خدمت میں حاضر ' حکم بجالانے پر تیار ہونا -

*on his, her, Majesty's s.*: بکار سرکار ؛ سرکاری لفافوں یا ٹکٹوں پر الفاظ چھپے ہوتے ہیں ( مخفف O. H. M. S. ) -

*personal s.*: ( قدیم ) شاہی خدمت گزاری ؛ راج سیوا -

*has a right to my s.*: مجھ سے کام لینے کا حق رکھتا ہے -

*will you do me a s.*: کیا آپ مجھ پر ایک کرم فرمائیں گے؟

*has seen s.*: (مجازاً) بہت کام دے چکا ھے؛ فرسودہ ھوچلا ھے -
*full s.*: کامل جلسۂ مناجات خوانی جو پورے باجوں کے ساتھہ ھو -
*plain s.*: تحت اللفظ یا کتابی مُناجات خوانی -
*service book*: کتاب الصلواۃ؛ جس میں جملہ کلیسائی احکام اور انتظامات درج ھوتے ھیں -
*personal s.*: تعمیل بر ذات، جس میں حکم مکتوب الیہ کو پڑھ کر سنا دیا جاے -
*s. by publication*: تعمیل (حکم نامہ) بذریعۂ اِشتہار، اخبار وغیرہ؛ اِطلاع تحریری یا اِشتہاری -
*s. by substitution*: تعمیل بذریعۂ دیگر؛ اِطلاع یا اِجرابہ نیابت -
*accept s.*: دیکھو Accept -
*s.-line*: لکیر؛ پالا؛ حد، جہاں سے گیند پھینکی جاتی ھے -
*s.-pipe*: نل کی شاخ جو بڑے نل سے گھر تک پہنچائی جاے؛ گھر کی نلی یا نل -
*s.department, depot station*: آلات لاسلکی کا محکمہ، گودام، مرکز یا مقام -
*s. dress*: معمولی دنوں میں پہننے کی وردی (بمقابل Full dress دیکھو Full کے تحت میں) -
*s. flat*: وہ رھائشی کمرے جہاں ایک خاص انتظام کے تحت کھانا اور نوکر مہیا کئے جاتے ھیں -
*s. hatch*: وہ دروازہ جس سے کھانے کے برتن طعام خانہ میں میں لاے جاتے ھیں -

**Service**, *n.*: ایک یورپین درخت، جس کا پھل ناشپاتی سے ملتا جلتا ھے (عموماً *s.-tree*)، سرو فرنگی، جو بہت مدت میں پھل لاتا ہے -
*s.-berry* or *s*: اس کا پھل؛ سرو بہی -

**Serviceable**, *a.*: (۱) قابل خدمت؛ بکارآمد؛ کارآمد؛ مُفید؛ کام کا؛ خدمتی - (۲) دیر پا؛ مضبوط؛ خوب چلنے یا کام دینے والا -
**serviceably**, *adv.*: (۱) خدمت گزارانہ؛ اِطاعت مندانہ - (۲) مفید طریق پر -
**serviceableness**, *n.*: (۱) کام کی اھلیت؛ کار آمد گی؛ با کار گی؛ فائدہ مندی - (۲) دیر پائی وغیرہ -

**Serviette**, *n.*: رومال؛ میز مال؛ تولیہ جو خانساماں لوگ استعمال کرتے ھیں -

**Servile**, *a.*: (۱) غلامانہ؛ غلاموں کی؛ غلام سے منسوب یا متعلق (مثلاً *s. war* جنگ غلامان؛ باغی غلاموں اور اُن کے آقاؤں کے درمیان جنگ) - (۲) (مجازاً) حرف تابع؛ ساکن جو خود آواز نہ دے بلکہ دوسرے حرف کی آواز نمایاں کرنے کی غرض سے آئے جیسے *serviceable* کی دوسری *e* - (۳) غلام جیسا؛ ذلیل؛ حقیر؛ فرومایہ؛ کمینہ؛ دست نگر - (۴) نہایت خوشامدی؛ کاسہ لیس؛ چاپلوس -
*s. works*: وہ میکانکی اور نیچ کام جو ھر اتوار اور گرجے کے بڑے تہواروں کے دن ممنوع نہیں -
**servilely**, *adv.*: غلامانہ؛ خوشامدانہ وغیرہ -
**servility**, *n.*: غلامی؛ چاکری؛ نوکری؛ خدمت - (۲) کمینہ پن؛ کمینگی؛ پاجی پن - (۳) چاپلوسی؛ خوشامد؛ کاسہ لیسی -

**Servitor**, *n.*: (۱) (قدیم، شاعرانہ) ملازم؛ خدمت گار؛ خدمت گزار؛ حاضر باش - (۲) (جامعۂ آکسفورڈ؛ تاریخ) وظیفہ خوار؛ وظیفہ یاب؛ نوکر طالب علم، جس کو وظیفہ ملتا تھا اور جو اس کے معاوضے میں نوکروں کی سی خدمت انجام دیتا تھا -
**servitorship**, *n.*: وظیفہ خواری وغیرہ -

**Servitude**, *n.*: غلامی؛ حلقہ بگوشی، اطاعت؛ فرمانبرداری؛ حکم برداری؛ خدمت (خصوصاً جبریہ)؛ تابعداری؛ محکومی؛ (قانون) مدد؛ امداد -
*penal s.*: تعزیری حلقہ بگوشی؛ تعزیری غلامی؛ تعزیری فرمان پذیری -

**Servo**,- = **serbo** -: دیکھو Serbian -

**Servo- motor**, *n.*: معاون متحرک موٹر خصوصاً وہ جو بڑے جہازی انجن کے دندانےدار چکر (gear) کو الٹا چلانے کے کام آتا ھے -

**Sesame**, *n.*: (۱) تل؛ کنجد - (۲) تخم کنجد -
*open s.*: (حوالہ الف لیلہ) "کھل سمسم"؛ ایک جادو کا لفظ؛ (مجازاً) نا قابل گذر مقام تک رسائی کی پر اسرار صورت یا ذریعہ -

**Sesamoid**, *a. & n.*: (۱) کنجدی؛ کنجد صورت - (۲) گولی دار؛ گرہ دار - (۳) کشتی نما (ھڈی) - (۴) (اسم) کشتی نما استخوان؛ استخوان خردی -

**Seseli**, *n.*: چھتری کی شکل کا ایک سدا بہار پودا؛ شمسیہ؛ چھتر بوٹی -

**Sesqui** -: (۱) ایک لاحقہ بمعنی یک و نیم؛ ڈیوڑھا - (۲) یا دو اور تین کی نسبت والا [کیمیاوی مرکبات کے ناموں میں پہلے معنی دیتا ھے جیسے]:
*sesquioxide*: ڈیڑھ اکسیڈی، جس میں تین جز آکسیجن کے اور دو کسی اور عنصر کے ھوں -
*sesquisulphide*: ڈیڑھ گندھکی، جس میں گندھک کے تین جز اور کسی اور عنصر کے دو جز ھوں -
(۳) ریاضی کی اصطلاحوں میں اس سے ۳ : ۲ کی نسبت ظاھر ھوتی ھے مثلاً:
*sesquibasic.*: (نمک کا) تین حصے اساس اور دو حصے ترشہ -
*sesquialteral*: ڈیوڑھا جس میں ایک اور ڈیڑھ یا دو اور تین کی نسبت ھو -
*sesquitertial*: ۴/۳ گنا = جس میں چار اور تین کی نسبت ھو ( = ۴ : ۳ )
*sesquiquartal*: ۵/۴ گنا، جس میں پانچ اور چار کی نسبت ھو ( = ۵ : ۴ ) -
*sesquiquintal*: ۶/۵ گنا، جس میں چھہ اور پانچ کی نسبت ھو ( = ۶ : ۵ ) -
*sesquisextal*: ۷/۶ گنا، جس میں سات اور چھہ کی نسبت ھو ( = ۷ : ۶ ) -
*sesquiseptimal*: ۸/۷ گنا، جس میں آٹھہ اور سات کی نسبت ھو ( = ۸ : ۷ ) -
*sesquioctaval*: ۹/۸ گنا، جس میں نو اور آٹھہ کی نسبت ھو ( = ۹ : ۸ ) -
*sesquinonal*: ۱۰/۹ گنا، جس میں دس اور نو کی نسبت ھو ( = ۱۰ : ۹ ) -
(۴) موسیقی کے الفاظ میں بھی اس سے یہی نسبت ظاھر ھوتی ھے مثلاً:
*sesquialtera*: ڈیوڑھا، وہ وقفہ جس میں ڈیڑھ اور ایک کی نسبت ھو ( ۱ ۱/۲ : ۱ ) -
*sesquitertia*: ۴/۳ گنا، وہ وقفہ جس میں چار اور تین کی

نسبت ہو ( ۳ : ۲ ) -

(۵) متفرق الفاظ میں بھی یہ رابطہ یہی معنی دیتا ہے مثلاً :

*sesquiocellus* : ڈیڑھ انکھا ' ڈیڑھ حلقہ ( کسی رنگ کا حلقہ جس کے اندر کسی اور رنگ کا حلقہ ہو ) -

*sesquialter* : ڈیوڑھا ' جس میں ڈیڑھ اور ایک کی نسبت ہو ( ۱ ۱/۲ : ۱ ) ' جس میں تین اور دو کی نسبت ہو (۳ : ۲) -

*sesquipedalian* : ڈیڑھ فٹی ( الفاظ ) ؛ کثیرالاجزا ؛ لمبے الفاظ ؛ ثقیل اور مغلق ( الفاظ ) -

*sesquiplicate* : جس میں موبع کا تناسب ہو مکعب/مربع گنا ' ( مکعب مربعی ) -

*sesquitone* : ڈیڑھ تان ؛ ڈیوڑھی تان -

**Sess,** *n.* : محصول ؛ خراج ؛ کر -

**Sessile,** *a.* : ( نباتیات ' حیوانیات ) عدیم الساق ؛ بے ساق ؛ ( وہ پتا ) جس میں ڈنٹھل نہ ہو ؛ جو ٹہنی سے نکلے -

**Session,** *n.* : (۱) ( شاذ ) بیٹھے ہونے کی حالت ؛ نشست ؛ بیٹھک - (۲) اجلاس ؛ جلسہ ؛ عدالت فوجداری کا اجلاس ؛ زمانۂ اجلاس ؛ پارلیمنٹ کی برخاستگی اور اس کے اجلاس کا درمیانی زمانہ ؛ میقات -

*in session* : جس کا اجلاس ہو رہا ہو ؛ اجلاس کی حالت میں -

*petty ss.* : سرسری اجلاس ؛ اجلاس مختصر ؛ اس میں دو یا دو سے زیادہ جج سرسری سماعت کر کے فیصلہ صادر کر دیتے ہیں - نیز دیکھو *Quarter-* اور *Brewster,* -

*Court of S.* : اسکاٹ لینڈ کی صدر عدالت دیوانی -

*Kirk-s.*: دیکھو Kirk -

**sessional,** *a.* : اجلاسی ؛ میقاتی -

*s. order* : ( پارلیمنٹ ) میقاتی حکم ؛ جو صرف ایک میقات کے واسطے ہو -

**Sesterce; sestertius,** *nn.* : سیس ترکہ ' سیس ترتیوس ' ایک قدیم چاندی یا پیتل کا رومی سکہ تقریباً دو آنے کے برابر - ( جمع ) Sesterces - Sestertii

**Sestertium,** *n.* (pl.-*ia*) : سیس ترتیوم ' قدیم رومی سکہ جو ایک ہزار سیس ترتیوس کے برابر ہوتا تھا -

**Sestet,** *n.* : (۱) دیکھو Sextet - (۲) انگریزی غزل ( سونیٹ ) کے آخری چھ مصرعے ؛ مسدسہ ( آخری ) -

**Sestina,** *n.* : انگریزی نظم کی ایک خاص صنف جس میں چھ بند اور ہر بند میں چھ مصرعے ہوتے ہیں ؛ مسدسہ ؛ شش بندی -

**Set,** *v. t. & i.* : (۱) قائم کرنا ؛ دھرنا ؛ جمانا ؛ بٹھانا ( عموماً متعلق فعل کے ساتھ ) رکھنا ( جگہ پر یا اچھی طرح جما کر ) ؛ (۲) لگانا ( کسی چیز کو ) - ( جیسے *s. load, s. statue up* ) ؛ *s. pen to paper, bugle to* one's ( مثلاً ) مائد کرنا ( *lips, spurs to horse* ) - (۳) - موقع پر رکھنا ؛ ٹھیک بٹھانا ؛ لیس رکھنا ؛ تیار کر لینا ( کام یا استعمال کے لئے ) ؛ ترتیب سے لگانا یا جمانا دینا ؛ مرتب کر دینا ؛ قائم کر دینا - (۴) جوڑنا ؛ پیوند کرنا ؛ نتھی کرنا ؛ ساتھ لگانا ؛ چپکا دینا ؛ چسپاں کر دینا ( مثلاً *s. leg, fracture &c.* ) - (۵) ( اکثر اسم مفعول کی صورت میں ) جما ہوا ؛ غیر متبدل ( جیسے *s. look, purpose* ) - (۶) ( نظم ' ترتیب یا کوشش سے ایک خاص یا حسب منشا حالت میں ) لے آنا ؛ درست کرنا ؛ ٹھیک بٹھانا ؛ بنا ( سنوار ) دینا :- (۷) کام لینا ؛ کام پر لگانا ؛ محنت کرانا ؛ مشقت لینا ؛ دماغ سوزی یا عرق ریزی کرانا :- (۸) (نمونہ یا مثال ) قائم کرنا ؛ پیش کرنا ؛ دکھانا ؛ سامنے لانا - ( ب ) پیروی کرانا ؛ نمونے یا ہدایت کے مطابق کام لینا یا کام پر لگانا - (۹) جڑنا ؛ جڑت کرنا ؛ نگینہ کاری کرنا ( مجازاً ) بھرا ہوا ہونا ؛ مرتسم یا مرصع ہونا جیسے (*gold s. with gems*) - (۱۰) سخت یا ٹھوس ہو جانا ؛ پیڑا جانا (کسی نرم یا سیال شے کا)؛ منجمد ہو جانا - (ب) پک جانا (پھول ' پھل وغیرہ کا) ؛ پختگی پر آجانا ؛ پختہ ہو جانا ( عمر ' جسم ' دماغی قوا وغیرہ کا ) - (۱۱) ( موج ' سیل وغیرہ کے متعلق ' مجازاً ' جذبات ' رسم و رواج وغیرہ کے لیے ) چڑھنا ؛ حرکت یا جوش میں آنا ؛ زور پکڑنا یا بڑھنا - ( ب ) غلبہ یا میلان ظاہر یا محسوس کرنا :- (۱۲) ( شکاری کتے کا ) کان کھڑا کرنا یا جسم اکڑانا ( جو شکار کے سامنے آجانے کے وقت ہوتا ہے ) - (۱۳) ( ناچنے والے کا ) ساتھیوں کے سامنے استادہ ہونا ( اکثر s. to partners ) - (۱۴) ( لباس کا ) موزوں ہونا ؛ جسم پر ٹھیک اترنا :-

*s. foot* : پاؤں رکھنا ؛ پامال کرنا ؛ روندنا -

*s. thing against another* : مقابلے میں رکھنا ( توازن برابر کرنے کے لئے ) -

*s. apart* : (۱) الگ کر دینا ؛ علحدہ رکھ دینا - (۲) مخصوص کر دینا -

*s aside* : (۱) ایک طرف رکھ دینا - (۲) بالائے طاق رکھنا ؛ منسوخ یا مسترد کر دینا -

*s. by* : رکھ چھوڑنا ؛ اٹھا رکھنا ( آیندہ کام آنے کے لیے ) -

*s. stone out* : آگے نکلتا ہوا پتھر جمانا ؛ ردا (پتھر کا) رکھنا -

*s. person over others,* or *thing* : مسلط کرنا؛ حاکم بنانا -

*s.* one's *hand to task* : کام کو ہاتھ میں لینا ؛ شروع کرنا -

*s. fire to* : ( کسی چیز کو ) آگ لگا دینا -

*s. the axe to* : کلہاڑی چلانا ؛ کاٹنا شروع کرنا ؛ ( مجازاً ) کسی شے کے خاتمے کی کوشش شروع کرنا -

*s.* one's *wits to question* : سوال ( حل کرنے ) پر دماغ کا پورا زور لگانا -

*s.* one's *wits to another's.* : کسی سے عقل آزمائی یا بحث مباحثہ کرنا -

*s. shoulder to wheel* : دیکھو Shoulder -

*s. a,* (or) *the watch* : پہرہ لگا دینا یا قائم کر دینا -

*s. chairs* : کرسیاں جمانا ' ترتیب سے لگانا -

*s. clock* : گھنٹہ ٹھیک کر دینا یا ( وقت کے مطابق ) لگا دینا -

*s alarum* : جاگ گھنٹی یا الارم لگا دینا -

*s. hen* : مرغی بٹھانا ( انڈوں پر ) -

*s. eggs* : انڈے سینے کے لیے رکھنا -

*s. seed, plant* : نصب کرنا ؛ لگانا ( تخم یا پودے کو ) -

*s. butterfly* : نمونے کے طور پر تتلی کو رکھنا -

*s. sail* : (۱) بادبان لگانا - (۲) جہاز پر روانہ ہونا -

*s. razor* : اُسترے کی دھار بٹھانا یا نکالنا -

*s. saw* : آرہ چلانا ؛ آرہ کشی ( آگے پیچھے کرنا ) -

*s. table* : میز جمانا ؛ دستر خوان لگانا یا چن دینا -

*s.* (or *s. up*) *type* : ( چھاپے کے ) حرف جمانا -

*s. up Ms.*: چھاپنا ؛ ( حروف سرہی سے ) طبع کرنا -

*s. close, wide &c.* : گنجان ( خفی ) کُھلا کُھلا چھاپنا

*s. eyes on* : نظر ڈالنا ؛ دیکھنا ؛ تاڑ لینا -

*s. diamond* : الماس جڑنا؛ جڑت کرنا؛ الماس کا نگینہ بٹھانا ( انگوٹھی وغیرہ میں ) -

*close s.*: متصل؛ پیوستہ ؛ جس میں وقفہ بہت کم ہو -

*s.* one's *heart, mind* : (۱) دل لگانا؛ ( کسی شے کا ) آرزومند یا مشتاق ہونا - (۲) امید وار یا متوقع ہونا ؛ آس لگانا - (۳) دھن میں ہونا ؛ ٹھانے ہوئے ہونا ؛ ٹھان لینا ؛ پختہ ارادہ کر لینا ( کسی کام یا شے کے حصول کا ) -

*s.* one's *life on a chance &c.* : جان کی بازی لگا دینا -

*s. price on* : قیمت قرار دینا ؛ مول بتانا -

*s. person against* : کسی کو مخالف ، دشمن یا معاند بنا دینا ؛ شہ دینا -

*s. price on* one's *life, head &c.* : سر کی قیمت لگانا ؛ قتل کا انعام مقرر کرنا -

*s. store*, or *much by* : بہت سمجھنا ؛ اصل سے بڑھ کر اہمیت دینا ( نیز مختصراً *s. by* ) -

*s.* one's *face* or oneself *against* : جم کر مخالفت کرنا ؛ ساتھ نہ دینا ؛ کنارہ کش یا الگ ہو جانا -

*s.* one's *teeth* : (۱) دانت پر دانت جمانا ؛ دانت کٹکٹانا - (۲) ( مجازاً ) پکا ارادہ کرنا -

*s. eyes, purpose & c.* : نامتغیر ؛ قائم ؛ مستقل ارادہ وغیرہ -

*of s. purpose* : دیدہ و دانستہ ؛ پہلے سے ارادہ کر کے ؛ بالعمد -

*s. time* : مقررہ ؛ پہلے سے ٹھیرا ہوا وقت -

*s. scene* : مستقل منظر ؛ جما ہوا سماں یا پردہ جسے پائدار قسم کے مسالے سے تیار کیا گیا ہو -

*s. piece* : آتش بازی کی باڑ ، باڑی ، جو مچان باندھ کر چھوڑی جاتی ہے -

*s. forms of prayers &c.* : ماثورہ دعائیں ، جو پہلے سے لکھی ہوئی ہوں -

*s. speech* : تحریری خطبہ ؛ تقریر جو پہلے سے لکھی ہوئی ہو -

*s. fair* : قائم ، نامتغیر اچھا ( موسم ) -

*s. on, upon* : منہمک ؛ دھن میں ؛ ٹھانے ہوئے ( کسی کام یا شے کے حصول کو ) -

*batsman is s.*: ( کرکٹ کا ) کھلاڑی جم گیا ہے -

*s. things right, to rights* : چیزوں کو قرینے سے کر دینا ؛ چیزوں کو درست کرنا ؛ صورت حالات کی اصلاح کرنا -

*s. things in order* : ترتیب وار لگانا ؛ قرینے سے لگانا ؛ با ترتیب رکھنا -

*s. in motion* : حرکت میں لانا ؛ متحرک کرنا -

*s.* one's *house in order* : گھر درست کرنا ( مجازاً ) اصلاحات کا نفاذ یا اجرا کرنا -

*s. question* : سوال مرتب کرنا -

*s. a person's heart at rest* : کسی کے دل کو تسکین دلانا ؛ مطمئن بنانا -

*s. a machine going* : کل کو چلا دینا ؛ حرکت میں لے آنا -

*s. a person on his feet* : کسی کو اُس کے پاؤں پر کھڑا کرنا ( لغوی و مجازی ) -

*s. a box on its end* : صندوق کو سرے پر یا کنارے کے سہارے کھڑا کر دینا -

*s.* one *in the way* : کسی کو راہ پر لانا ؛ کسی کو راستہ دکھانا ؛ ھدایت کرنا ؛ رہبری کرنا -

*s.* one *on his way* : ( قدیم ) رستہ دکھانا ؛ تھوڑی دور تک کسی کے ساتھ جا کر رستہ دکھانا ؛ مشایعت کرنا -

*to s. some* one *right* : کسی کو راہ پر لانا ؛ ( اخلاق وغیرہ کی ) اصلاح کرنا ؛ ( اکثر مشیخت کا پہلو لیے ہوئے ) -

*to s.* one *at ease* : (۱) کسی کو اطمینان دلانا یا پریشانی سے نجات دلانا - (۲) ( نئے آدمی کی ) شرم دور کرنا -

*to s.* one's *cap at*, Cap = دیکھو

*to s. at liberty* : آزادی دلانا ؛ رہا کرنا -

*to s. persons by the ears, at variance, loggerheads* : لوگوں میں فساد کرانا ؛ جھگڑا ڈلوانا ؛ اختلاف پیدا کرنا -

*to s. on fire* : آگ لگا دینا -

*to s. Thames on fire* : دیکھو Fire -

*to s. a movement on foot* : کسی تحریک کو جاری کرنا ؛ بنا ڈالنا ؛ تحریک شروع کرنا -

*to s. table laughing*, or, *a roar, in a roar, a company laughing*, or *a roar, in a roar* : ساری محفل کو ھنسانا -

*to s. teeth on edge* : دیکھو Edge -

*to s. at defiance* : پروا نہ کرنا ؛ متمردی دکھانا ؛ لڑنے یا مقابلے پر تیار ہونا -

*to s. at naught* : کچھ نہ سمجھنا ؛ خاطر میں نہ لانا -

*I s. him to dictation* : میں نے اس کو املا لکھنے کے کام پر لگایا -

*I s. him to wood chopping* : میں نے اس کو چوب تراشی پر لگایا -

*I s. him to work at his Greek* : میں نے اس کو یونانی ( پڑھنے ) کے کام پر لگایا -

*I shall s. to work now* : اب میں جم کر کام شروع کرونگا -

*to s. oneself to do something* : پختہ ارادہ کرنا ؛ تہیہ کر لینا ؛ کرنے کی ٹھان لینا -

*to s. person an example* : کسی کے لیے مثال قائم کرنا -

*to s. person a task* : کسی کے لیے کام مقرر کر دینا -

*to s. a problem* : (حل کرنے کے لیے) کوئی سوال پیش کرنا -

*s. the fashion* : نئی وضع نکالنا ، جاری کرنا

*s. the pace*: رفتار ( مجازاً ، مثال یا طرز ) قائم کرنا ( دوسروں کی پیروی کے لیے ) -

*s. paper* : ( امتحان کا ) پرچہ بنانا -

*s. the temperament* : (باجے کا) سر ملانا ؛ تار درست کرنا -

*s.* (to music) : ( باجے یا موسیقی کے مطابق ) تیار کرنا ( غزل وغیرہ ) ؛ ( باجے پر گانے کے لیے ) لکھنا ؛ نظم کرنا -

*egg sets.* : انڈا پک جاتا ھے -
*blossom sets.* : پھول ' پھل بن جاتا ھے
*fruit sets.* : پھل تیار ھو جاتا یا پک جاتا ھے ( شگوفے سے ) -
*plaster of Paris sets quickly, over- exercise sets a boy's muscles prematurely* (نیزدیکھو Hard, Thick وغیرہ)-
*face sets.* : چہرے پر سختی آجاتی ھے یا سختی برسنے لگتی ھے-
*eyes s.* : آنکھیں پتھرا جاتی ھیں ( موت وغیرہ سے ) -
*tide sets. in, out* : موج اندر یا باھر کی طرف چڑھ رھی ھے -
*opinion is setting against it* : راے اس کے خلاف قوی ھوتی جاتی ھے -
*his soul s. to grief* : اس کی روح پر غم کا غلبہ ھورھا ھے -
*s. badly* : اچھا یا ٹھیک نہ بیٹھنا -
*sharp s.* دیکھو Sharp -
صلات یا متعلق فعل کے ساتھ خاص خاص معانی حسب ذیل ھیں :
*s. about* : شروع کرنا ' ھاتھ ڈالنا ؛ ابتدا کرنا -
*s. back*: رکاوٹ ڈالنا ؛ مزاحمت کرنا ؛ پیچھے ھٹانا ؛ ترقی روکنا-
*s. down* : (١) تحریر یا قلم بند کرنا - (٢) منسوب یا متصف کرنا - (٣) خود کو سمجھانا ( ذھن میں ) ؛ تاویل یا تعبیر کرنا -
*s. forth* : (١) اعلان یا واضح کرنا ؛ تفسیر یا تبیین کرنا - (٢) بنانا ؛ سنوارنا ؛ مزین یا مرصع کرنا - (٣) چل پڑنا ( مہم پر ) ؛ روانہ ھونا -
*s. forward* : (١) بڑھنے میں مدد دینا ؛ سہارا دے کر بڑھانا - (٢) ( قدیم ) آگے چلنے لگنا ؛ بڑھنا شروع کرنا -
*s. in* : (١) واقع ھونا ؛ پیدا ھونا - (٢) مروج ھونا ؛ رواج پڑ جانا -
*s. off* : (١) زینت بڑھانا ؛ سنوار دینا ' طرہ ھو جانا ( کسی چیز پر ) - (٢) توازن ( درست ) کرنا ( کسی چیز کے بڑھانے یا گھٹانے سے ) ؛ پاسنگ کرنا یا ھونا ؛ جواب ھونا یا بنانا - (٣) نمایاں یا ممتاز بنا دینا ؛ خوب یا عجیب تر کر دینا - (٤) چھیڑ دینا ( کسی شخص کو کہ وہ اپنا مرغوب مضمون یا قصہ شروع کرے )؛ کوک دینا ؛ شروع کر دینا - ( ب ) ھنسانا ؛ ھنسی کی بات چھیڑنا - (٥) سفر پر چلنا ؛ روانہ ھونا ؛ کوچ شروع کرنا-
*s. on*: (١) اکسانا؛ برانگیختہ کرنا - (٢) حملے کے لیے بڑھنا؛ جھپٹنا -
*s. on (pre)* : (١) ( کتے وغیرہ کو ) لہکانا ؛ چھوڑنا ( حملے کے لیے ) - (٢) حملہ کرنا ؛ جھپٹ پڑنا -
*s. out* : (١) سنوارنا ؛ تزئین کرنا - (٢) مظاھرہ یا نمائش کرنا-(٣) صاف صاف کہنا؛ بیان یا اعلان کرنا-(٤)-سفر پر روانہ ھونا
*s. to* : (١) ( کسی کام کو ) لے کر بیٹھنا ؛ جم کر شروع کرنا ؛ دل لگا کر یا جوش کے ساتھ شروع کرنا - (٢) جنگ یا مباحثہ چھیڑنا ( اس کا فاعل عموماً صیغہ جمع میں آتا ھے ) -
*s. up* : (١) جسم کو بنانا ؛ تیار کرنا ( خصوصاً اسم مفعول کی صورت میں ) جیسے ( *a well s. up man* تیار یا مضبوط تن و توش کا آدمی ) - (٢) بنا ڈالنا ؛ افتتاح کرنا ؛ بنا دینا ( ادارے ' کارخانے وغیرہ ) - ( ٣ ) جاری کرنا ؛ چلا دینا ( گاڑی وغیرہ کو ) - (٣) باعث ھونا ؛ موجب بن جانا ( کسی رنج وغیرہ کا ) - (٤) کھلوانا ؛ قائم کرانا (مالی امداد وغیرہ سے ' کسی کار و بار کو ) - ( ٥ ) کار و بار میں لگانا : کار و بار کے قابل کر دینا ( کسی شخص کو امداد وغیرہ سے ) - ( ٦ ) کار و بار کرنا؛ کارخانہ بنانا؛ (اپنی) حیثیت قائم کرلینا جیسے ( *his father s. him up as a tobacconist; shall s. up as a dentist*)- (٥) بکثرت فراھم ھونا یا بہم پہنچنا ؛ ذخیرہ ھو جانا ؛ کافی و وافی دستیاب یا میسر ھونا ( جیسے *am s. up with novels for the winter* ) - (٧) نصب کرنا ؛ نمایاں کرنا ؛ سامنے لگانا؛ ( علم ' اشتہار وغیرہ ) - (٨) چلا اٹھنا ؛ شور مچانے لگنا ؛ چیخ نکلنا یا نکالنا ( مقابلے یا احتجاج میں ) - (٩) نظریہ پیش کرنا؛ استخراج کرنا ؛ نئی بات نکالنا - (١٠) بحال کرنا ( بیماری پستی وغیرہ سے ) -
*s. up for* : بننا ؛ مدعی ھونا ( جیسے *s. up for a scholar*) -
*s. upon* : = s. on

**Set**, *n.* : (١) لازم و ملزوم یا یکساں قسم کی اشیا یا اشخاص کا مجموعہ ؛ جماعت ؛ طائفہ ؛ سنگت ؛ اجتماع؛ کتم ؛ قبیلہ؛ زمرہ؛ گروہ -(٢) جوڑ؛ جوٹ؛ جوڑی؛ ٹولی (جیسے s. of studs, teeth) - (٣) سلسلہ؛ رو؛ قطار؛ مجموعہ (جیسے s. of lectures)- (٤) لوازمہ؛ ساتھ کا سامان یا اشیا - (٥) ( ٹینس وغیرہ کی ) ایک بازی - (٦) قلم' شاخ' پودا (جو اسی وقت جمایا گیا ھو) - (٧) (شعر) دن یا آفتاب کا غروب ؛ مغرب ؛ شام ؛ سر شب - (٨) (ھوا وغیرہ کا) رخ؛ سمت ؛ ( مجازاً ) آرا یا خیالات کا رجحان (جیسے *the s. of the public feelings &c., the s. of his mind is towards intolerance* ) - (٩) ساخت ؛ وضع قطع ؛ ترکیب ( زمین' جسم یا لباس کی) - (١٠) جھکاؤ؛ خم (*has got a s. to the right*) (١١) آرے کے دانتوں کا جھکاؤ یا خمیدگی- (١٢) صندلے یا پلاسٹر کی آخری تہہ - (١٣) ( کوئلے کی کان میں) شہتیر کی ازواز ؛ پاڑ ؛ قینچی - (١٤) ( حروف سربی جمانے کی ) گنجائش ؛ خلا ؛ خالی جگہ - (١٥) ( انڈوں کا ) جھول؛ ایک بار کی کھیپ - (١٦) شکار کی نشان دھی ؛ زد نمائی ؛ ( نیز اکثر *dead s.* مجازاً ) حملے خصوصاً مضحکے یا مباحثے کے لئے ( *make dead s. at*) مل جانا' خلاف میں جتھا باندھنا - ( ١٧ ) بجو کا بھٹ یا کھو - ( ١٨ ) ( فرش کے پتھر خصوصاً سماق کا) چوکا - (١٩) پیچ کش کی بعض قسمیں - (٢٠) (تماشا گاہ کی اصلاح میں) مستقل منظر؛ قائم پردہ -
*s. of studs, chairs, fire- irons* : بٹنوں ' کرسیوں وغیرہ کا جوڑ -
*s. of teeth* : دانتوں کا چوکا یا جوڑ ( اصل یا مصنوعی)' بتیسی-
*a fine s. of men, players &c.* : ساتھ کے لوگوں یا کھلاڑیوں وغیرہ کا اچھا طائفہ ' جوڑی یا گروہ -
*dinner s.* : (١) دیکھو service ( dinner ) -
*toilet s.* : سنگار کا ضروری سامان ؛ سنگار میز کا لوازمہ -
*literary, political & c. s.* : اھل ادب یا سیاسیات کا طائفہ یا زمرہ ' یاران سیاسی وغیرہ -
*s. of quadrilles* or s. : چو جوڑی ناچ کی اشکال -
*s. of dancers* or *s.* : رقص مربع کے رقاص ؛ سنگیت -
*s. of exchange* : دیکھو Exchange
*s - back* : (١) مراجعت؛ پسپائی؛ رجعت قہقری-(٢) رکاوٹ؛ رکاو -
*s - down* : سرزنش؛ زجر ؛ توبیخ ؛ ٹکا سا جواب -
*s. - off* : (١) بناؤ ؛ سنگار ؛ آرائش ؛ زیبائش - (٢) توازن ؛ پاسنگ؛ جواب ؛ مقابل یا متوازن بنانے کی چیز - (٣) ( فن تعمیر ) دیوار کا چھپا ؛ کسکا -

*s. - out* : (۱) اِبتدا ؛ آغاز - (۲) لوازم ؛ سازو سامان ؛ ساز و برگ - (۳) نمائش ؛ زیبائش ؛ آرائش -

*at the first s. -out* : اِبتدا میں؛ آغاز میں؛ شروع شروع میں-

*s. to* : (۱) لڑائی ' خصوصاً مکا بازی - (۲) مباحثہ ؛ مناظرہ -

*s. up*: جسم کی سیدھی یا کھڑی ساخت؛ اِستادگی؛ راست قامتی-

**Setaceous,** *a.* : خاردار ؛ کانٹے والا ؛ کٹیلا -

**setaceously,** *adv.* : خاردارانہ ؛ کٹیلے پن سے -

**Setiferous, Setigerous, Setose,** : = sectaceous

**Seton,** *n.* : ( جراحی ) زخم کُشا ؛ وہ ڈورا جس سے زخم کُھلا رهے -

*s. - needle* : زخم کُشا سوئی ؛ سوزن زخم کُشا -

**Set square,** *n.* : گنیا -

**Sett,** *n.* : بعض اصطلاحی معنوں میں یہ لفظ Set کا بدل هے ' خصوصاً کان کنی کی اِصطلاحوں میں -

**Settee,** *n.* : بڑی آرام کُرسی یا صوفہ خصوصاً دو نشست کا -

**Settee,** *n.* : دو یا تین مستول کا مثلث نما جہاز جو بحر روم میں متداول هے ؛ سیتیا ؛ سہ گوشہ -

**Setter,** *n.* : (۱) Set کا اِسم فاعل ' اس کے مختلف معانی هیں - (۲) شکاری کتا؛ بوگیر ( انگریزی ' آئری وغیرہ نسل کا ) ( اس کی قسمیں *English, Irish, Gordon, s.* هیں ) -

*s. - on* : مغوی؛ اِغوا کرنے والا ؛ شہ دینے والا -

**Setterwort,** *n.* : ایک قسم کا درخت ؛ خرس پا -

**Setting,** *n.*: (۱) Set کا اِسم کیفیت مختلف معنی میں ' خصوصاً گیت کی مُوسیقیت ' ترنم وغیرہ ؛ چھلا ' حلقہ وغیرہ جس میں نگینہ جڑا جاتا هے؛ ( مجازاً ) ماحول؛ گرد و پیش - (۲) لوازم تماشاگاہ ؛ کھیل کی ترکیب یا طراز -

*s. - board* : کرم تختہ ؛ کرمی تختہ ؛ وہ تختہ جس پر کیڑوں کے نمونے لگائے جاتے هیں -

*s. - box* : کرمی صندوق ' وہ صندوق جس میں کرمی تختے رکھے جاتے هیں -

*s. - needle* : کرمی سوئی؛ وہ سوئی جس سے کیڑوں کے نمونے کرمی تختے پر لگائے جاتے هیں -

*s. - rule* : ٹائپ پٹی؛ سطر ساز ؛ پیتل یا فولاد کی پٹی جو ٹائپ جڑتے وقت سطروں کو سیدھا رکھتی هے -

*s. - stick* : ٹائپ پٹی جس سے ٹائپ کے حروف جمائے جاتے هیں-

**Settle,** *n.* : اونچے دستے اور پشت کی بینچ ؛ تکیہ دار چوکی -

**Settle,** *v.t.* & *i.*: (۱) ساکن یا سکونت پذیر هو جانا یا کر دینا (مستقل طور سے کسی مسکن یا مقام پر )؛ قائم کرنا یا هوجانا (کسی خاص طرز زندگی پر) ( اکثر *down* کے ساتھ )- (۲) بیٹھنا ؛ بٹھا دینا ؛ جما دینا ؛ قائم کر دینا (کسی پریشانی ' آزار کی ' یا حرکت وغیرہ سے نجات دے کر ) - (۳) مستقل؛ مستقیم یا مطمئن هو جانا یا کر دینا - (۴) یکسو کر دینا ؛ فیصلہ چکا دینا؛ تصفیہ کر دینا ؛ مقرر ' معین ' یا طے کر دینا یا هو جانا - (۵) تہ میں جمنا یا بیٹھنا (کسی سیال شے کی ) - (۶) نیچے اُترنا ؛ دھنسنا -(*the solid matter soon settles' soil 'house&c. settles*) (۷) ( جہاز کا ) ڈوبنے لگنا ؛ ڈگمگانا - (۸) فیصلہ چکانا ؛ قضیہ رفع یا ختم کرنا - (۹) حساب چکانا ( دام یا قرضہ ادا کرنا ؛ حساب صاف یا حساب کا تصفیہ کرنا - (۱۰) هبہ کرنا؛ عطا کرنا ؛ بخشنا (قانونی طور پر ' عمر بھر کے لیے ) -

*he settled detachments of Jews in Assyria* : اُس نے اشور میں یہود کے گروہ آباد کر دیے -

*I shall s. in London* : میں لندن میں سکونت اختیار کروں گا یا بس جاؤں گا -

*s. feet in stirrups* : رکابوں میں پاؤں جمانے ؛ رکابوں میں پاؤں رکھنے -

*s. the plant's root well down in ground* : پودے کی جڑ زمین میں خوب نیچے جاتی هے -

*s. an invalid among pillows* : مریض کو تکیوں کے سہارے لٹانا یا بٹھا دینا -

*s. oneself in a chair* : کرسی پر متمکن هونا ' بیٹھنا -

*s. down to dinner* : کھانے پر بیٹھنا؛ کھانا کھاتے بیٹھنا -

*s. down to whist* : تاش کھیلنے بیٹھنا -

*s. down to reading* : کتاب پڑھنے کے لئے بیٹھ جانا -

*s. down to married life* : شادی شدہ حالت اختیار کرنا ؛ گھر بسانا -

*he settled down to defensive play*: دفاعی بازی پر اُتر آیا -

*I cannot s. to work* : میں جم کر کام نہیں کرسکتا -

*birds s. on tree* : پرندے درخت پر بیٹھتے هیں -

*stand beer to s.*: شراب کو یوں هی رهنے دو کہ درد نیچے بیٹھ جائے -

*let the excitement s. down* : جوش فرو هو جانے دو -

*things will soon s. into shape* : واقعات جلد کوئی ایک صورت اختیار کرلینگے -

*(you) must get it s. up* : تم کو چاهیے کہ اس کا فوراً تصفیہ کردو -

*s. soup with white of egg* : شوربے میں انڈے کی سفیدی ملانا -

*he is a man of settled convictions* : وہ قائم شدہ آرا کا شخص هے یا مستقل آرا رکھتا هے -

*s. order, government &c.* مستقل انتظام ' حکومت وغیرہ جو ایک حالت پر قائم هو -

*a liqueur to s. one's dinner* : شراب کھانا هضم کرنے میں مدد دیتی هے -

*s. the day* : تاریخ مقرر کرنا -

*s. quarrel* : تصفیہ کرنا ؛ فیصلہ کرنا : جھگڑا چکانا -

*s. question* : مسئلہ یا عقدہ حل کرنا ؛ کسی سوال کا فیصلہ کرنا -

*s. doubts* : شکوک یا شبہات کو دور کرنا -

*s. the pattern of* : کسی چیز کا نمونہ طے کرنا ' کسی شے کے نمونے کا فیصلہ کرنا -

*what have you settled (on)?* : تم نے کیا فیصلہ کیا ؟

*s. the succession* : وراثت کا فیصلہ کرنا ' یہ فیصلہ کرنا کہ جانشین کون هو -

*that settles the matter (question)* : بس اِس معاملے یا مسئلے کا یہی یا اِسی پر فیصلہ هے -

*s. one's affairs* : اپنے معاملات کا فیصلہ کرنا (خصوصاً موت سے قبل ' وصیت نامہ وغیرہ لکھ کر) -

*s. a person's hash (business)* : دیکھو hash -

*settled* : حساب بیباق ؛ ادا کردہ شدہ -

*will you s. for me?* : کیا آپ میری طرف سے اِس قرض نامے کا تصفیہ کر دینگے -

*s. with creditors* : قرض خواہوں کا تصفیہ کرنا ' ان کا قرض ادا کر دینا -

*settling -day* : حساب کتاب کا دن ( خصوصاً مبادلے کی منڈی میں ) -

*he settled an annuity on him* : اس نے اس کے لیے ایک سالانہ وظیفہ مقرر کر دیا -

*he settled all his property on his wife* : اس نے اپنی ساری املاک اپنی بیوی کے نام لکھ دی -

*settled estate* : عمر بھر کی ملک یا جاگیر جو کاشت کار کو خاص خاص شرائط پر عمر بھر کے لیے دی گئی ہو -

**Settlement,** *n.* : - (۱) مذکورۂ بالا فعل کا اِسم جملہ معانی میں (۲) ( خصوصاً قانون ) ہبہ ( نامہ ) جو جائداد کو بطور خاص تقسیم یا منتقل کردے؛ تملیک نامہ (مثلاً *marriage s.* ہبہ نامۂ نکاحی جس میں بیوی بچوں کے نام جائداد ہبہ کی جائے ' ادائے مہر ) - (۲) نو آبادی ؛ بستی - ( ۳ ) مصلحین یا مذہبی دعاۃ کی بستی یا مرکز جو عوام کی اِصلاح و تبلیغ کے لیے بنا یا جائے- ( ۴ ) تاجروں کی بستی ' کارخانہ ' کوٹھی جو کسی غیر ملک میں بنائی جائے - (۵) دھنسنا؛ نیچے بیٹھنا (مکان' دیوار وغیرہ کا).

*Act of S.* : قانون وراثت مجریۂ سنہ ۱۷۰۱ ع جس میں ریاست ہنوور کی ریاست کا فیصلہ ہوا -

**Settler,** *n.* : (۱) Settle کا فاعل جملہ معنی میں ؛ خصوصاً نوآباد ؛ آباد کار ؛ مہاجر - (۲) ( سوقیانہ ) فیصلہ کن ضرب ؛ کاری ضرب یا دلیل جو جھگڑے کا فیصلہ کر دے -

**Setwall,** *n.* : بلائی کند ؛ ایک قسم کی دوا ؛ جدوار -

**Seven,** *a. & n.* : (۱) سات - (۲) ( اِسم ) سات ؛ سات کا عدد ؛ سات کا ہندسہ ؛ سات کا گروہ ؛ ستا -

*one and s.* : ایک کا ساتواں

*s. and six* : $\frac{7}{6}$ ؛ سات کا چھٹا -

*he was s. last birth day* : پچھلی سال گرہ پر اس کی عمر سات سال کی تھی ؛ یعنی وہ ہفت سالہ ہے -

*the s. sages* : دیکھو Sage -

*the s. sleepers* : خفتگان ہفت گانہ ؛ سات سونے والے ؛ اصحاب کہف -

*the s. virtues* : حسنات سبعہ ؛ ہفت گانہ خوبیاں -

*the s. deadly sins* : کبائر سبعہ -

*the s. wonders of the world* : ہفت عجائبات عالم -

*s. -league boots* : ایسا جوتا جس سے ایک قدم میں سات فرسنگ طے ہو جائیں -

*seventy times seven* : ۷۰ × ۷ = ۴۹۰ — چار سو نوے مرتبہ ؛ ( مجازاً ) بے شمار ؛ اَن گنت ( بحوالہ متی باب ۱۸ آیت ۲۲ ) -

*s. -gills* : سبع گلی؛ ایک قسم کی شارک مچھلی -

*by ss.* : سات سات ؛ سات سات کر کے -

*at sixes & ss.* : شش و پنج میں؛ ( اشیا کے لیے ) منتشر یا پریشان حالت میں -

*sevenfold, a. & adv.* : ست گنا ؛ سات گنا ؛ ہفت چند ؛ ہفت گانہ ؛ ہفت گونہ -

*seventeen, a. & n.* : سترہ ؛ ہفدہ -

*sweet seventeen,* : ہفدہ سالگی ؛ نو جوانی؛ بہار شباب -

*seventeenth, a. & n.* : سترھواں ؛ ہفدہم -

**Seventh,** *a. & n.* : (۱) ساتواں ؛ ہفتم - (۲) ( اِسم ) ہفتم ؛ ہفتمیں؛ ساتواں حصہ ؛ عدد وغیرہ؛ ( موسیقی ) نغمۂ ہفتم -

*the s.* : ہفتم ؛ ساتویں ؛ ساتویں تاریخ -

*s. day* : ساتواں دن ؛ روز ہفتہ ؛ "انجمن احباب کویکراں" کا سبت جو اتوار کی جگہ ہفتے کو یوم السبت مناتے ہیں -

*in the s. heaven* : دیکھو Heaven -

*s. part* : $\frac{1}{7}$ ؛ جز ہفتم ؛ ساتواں حصہ - سابعاً ؛

**Seventhly,** *adv.* : ساتویں ( بار پر ) -

**Seventy,** *a. & n.* : (۱) ستر ؛ ہفتاد ؛ سبعون - (۲) ( اِسم ) ستر ؛ ستر کا عدد یا ہندسہ -

*the seventy* : (۱) السبعون ؛ لوقائے دھم کے حواری - (۲) ( عہد نامۂ عتیق کے ) ستر مترجم ؛ عدالت سبعون ' وہ عدالت جس میں ججوں کی تعداد اکہتر تھی ؛ سبعونیہ ( یہ قدیم زمانے میں یروشلیم میں اعلیٰ ترین عدالت تھی ) -

*s. four* : ( تاریخ ) چوہتر توپا ؛ وہ جنگی جہاز جس میں چوہتر توپیں تھیں -

*the s.* : آدمی کی عمر یا صدی میں انہتر اور اسی کے درمیان کے اعداد ؛ عشر ہفتم -

**Sever,** *v. t. & i.* : (۱) جدا یا الگ کرنا ؛ علحدہ کرنا - (۲) کاٹنا؛ چیرنا ؛ جوڑ کھولنا ؛ جوڑ بند علحدہ کرنا ؛ قطع کرنا - (۳) ( قانون ) شرکا سے الگ ہو کر مقدمہ چلانا ؛ جدا گانہ دعویٰ کرنا -

*s. husband&wife* : تفریق یا زن و شوہر کا علحدہ ہونا یا کرنا -

*s. friendship* : دوستی قطع کرنا یا ہونا ؛ دوستی ٹوٹ جانا -

*s. rope* : رسی کو کاٹ دینا -

*s. neck* : گردن کاٹنا ' قطع کرنا یا گردن کا ٹوٹ جانا -

*s. connexion* : قطع تعلقات کرنا یا ہونا -

*sea severs England and France (from France)* : سمندر انگلستان اور فرانس کو جدا کرتا ہے -

*they severed his head (from his body)* : انہوں نے اس کا سر تن سے جدا کر دیا -

*the rope severed under the strain* : دباؤ سے رسی ٹوٹ گئی -

*he severed himself from the Church* : اس نے کلیسا سے قطع تعلق کر لیا ؛ وہ کلیسا سے علحدہ ہو گیا -

**severable,** *a.* : قطع پذیر ؛ تفریق پذیر ؛ ممکن الانقطاع -

**severance,** *n.* : (۱) ( قانون ) تقسیم ؛ بٹوارہ - (۲) اِنقطاع ؛ تفریق ؛ علحدگی وغیرہ -

**Several,** *a. & pron.* : (۱) متفرق ؛ مختلف؛ منفرد؛ ایک دوسرے سے علحدہ جیسے *the s. members of the Board* مجلس کے مختلف ارکان یا ایک ایک رکن - (۲) چند؛ دو سے زیادہ مگر کم تعداد میں؛ کئی *myself & s. others* خود میں اور چند دوسرے صاحب ؛ کئی بار *s. times* چند بار) - (۳) ( ضمیر ) چند؛ بعض؛ کئی *(s. of you have seen him)* -

*all of us in our s. stations* : ہم سب اپنے اپنے علحدہ مقامات پر ' اپنی اپنی جگہ -

*each has his s. ideal* : ہر شخص کا منشائے خیال مختلف ہوتا ھے -

*they went their s. ways* : وہ سب الگ الگ اپنے اپنے راستے گئے -

*indictment of three s. counts* : تین مختلف اِلزامات ؛ علحدہ علحدہ تین اِلزامات -

*each s. ship sank her opponents* : ہر ایک جہاز نے فرداً فرداً اپنے حریف ، کو غرق کیا -

*collective and s. responsibility* : اجتماعی اور اِنفرادی ذمہ داری -

*joint & s. bond &c.* : مشترکہ اور منفردہ دستاویز ' وہ دستاویز جس پر ایک سے زیادہ اشخاص کے دستخط ثبت ہوں ' اور ان میں سے ہر ایک تمام رقم کا بھی ذمہ دار ہو -

*s. estate* : جائداد ذاتی ؛ جائداد غیر مشترکہ -

**severally**, *adv.* : منفرداً ؛ فرداً فرداً -

**Severalty**, *n.* : ذاتی یا غیر مشترکہ ملکیت ' ملک -

**Severe**, *a.* : (۱) سخت ؛ خشن ؛ متشدد ؛ سخت گیر ؛ جابر ؛ بے درد ؛ بے مہر ( جیسے *s. upon* ) - (۲) شدید ؛ انتہائی ؛ بلا کا ( سخت ) ( جیسے *s. weather* ) - (۳) صبر آزما ؛ جاں گسل ؛ حوصلہ فرسا ( *s. requirement, test, pain.* ) - (۴) نہایت سادہ ؛ ( زیب و زینت سے ) عاری ؛ بلا تصنع ( جیسے *s. architecture* متین و سادہ طرز عمارت ) - (۵) ضابط ؛ شائستہ ؛ سنجیدہ ؛ متین ( نیز خشک ) - (۶) طعن آمیز ؛ چبھتا ہوا ؛ پر تعریض - [ *you are pleased to be s., s. remarks,* ]

*s. attack of gout* : نقرس کا شدید ( تکلیف دہ ) حملہ -

**severely**, *adv.* : سختی سے ؛ جابرانہ ( انداز سے ) وغیرہ -

*leave or let s. alone* : ( مجازاً ) نکتہ چینی یا حملے سے احتراز کرنا ' پاس نہ پھٹکنا (نا پسند ہونے کی وجہ سے) نیز مزاحاً ایسے موقع پر جب کہ دشواری سے عہدہ برآ ہونا محال ہو -

**severity**, *n.* : ( ۱ ) مذکورۂ بالا صفت کا اِسم کیفیت جملہ معنی میں - (۲) ( جمع میں ) برا برتاؤ ؛ بد سلوکی -

**Severy**, *n.* : ( تعمیرات) لداو کا حجرہ ؛ مقبب حجرہ -

**Seville orange** : ترش سنترا ' جس سے مربا بنایا جاتا ھے -

**Sevres**, *n.* : قصبۂ سیوزے ( فرانس ) کی چینی مٹی یا برتن ؛ ساوری -

**Sew**, *v. t. & i.* ( *p. p. sewn, sewed* ) : (۱) سینا ؛ سلائی کرنا ؛ بخیہ کرنا ؛ ٹانکا لگانا ؛ ٹانکنا - (۲) سی کر باندھنا یا بند کرنا ؛ درز ملانا - (۳) سی کر بنانا ؛ سی کر تیار کرنا - (۴) سوئی یا سینے کی کل چلانا ؛ اس سے کام لینا -

*s. one up* : ( عامیانہ ) ختم یا بے حواس کر دینا ؛ نشے میں دھت یا سرشار کر دینا ( خصوصاً مفعول کی صورت میں ) -

*sewing-machine* : سینے کی کل یا مشین-

*sewing-press* : آلۂ شیرازہ بندی ؛ شکنجہ -

**sewing**, *n.* : دوخت ؛ سلائی ؛ سینے کا کام -

**sewer**, *n.* : سینے والا ؛ درزی -

**Sewage**, *n. & v. t.* : (۱) گندے نالے یا بدر روکا پانی ؛ میل کچیل بدر روئی کھیت ؛ وہ کھیت جس میں بدر رو وغیرہ کے کیچڑ پانی کی کھاد ڈالی جاتی ھے -

*s.-farm* :

*s.-grass* : بدر روئی گھاس ؛ وہ گھاس جو ایسے کھیتوں میں ہوتی ھے -

**Sewellel**, *n.* : امریکہ کے مغربی ساحل کے بھٹ میں رہنے والا جانور

**Sewer**, *n.* : ( تاریخ ) خانساماں ؛ نمک چش ؛ داروغہ یا میر مطبخ-

**Sewer**, *n. & v. t.* : (۱) بدر رو ؛ موری ؛ چہ بچہ ؛ گندہ نالہ - (۲) ( فعل ) نالیاں بنانا ؛ بدر رو کا انتظام کرنا -

*s. gas* : نالیوں کی گندہ اور متعفن ہوا یا بھپکا ؛ بدر روئی ابخرہ ؛ موری کی بدبو ؛ نالی کی عفونت -

*s. rat* : موری کا چوہا ؛ معمولی بھورا چوہا یا گھونس -

**sewerage**, *n.* : شہر کی بدر روؤں کا نظام یا انتظام ؛ نالے نالیاں ؛ بدر روی نظام -

**Sewin, -en**, *n.* : سوئن مچھلی ؛ سامن مچھلی کی ایک قسم -

**Sewn** : دیکھو Sew -

**Sex**, *n.* : (۱) جنس ؛ تذکیر و تانیث ( مذکر و مونث ہونا ) - (۲) ذکور و اناث ( من حیث الکل ) -

**sexless**, *a.* : لا جنس -

**sexlessness**, *n.* : لا جنسیت -

*all ranks & both ss.* : عوام و خواص اور ذکور و اناث ' ہر حیثیت اور ہر جنس ( کے افراد ) -

*the fair s.* : جنس نازک ؛ جنس لطیف ؛ صنف لطیف ( عورت ) ؛ طبقۂ اناث

*the gentle s.* : صنف مسکین یا شریف ( عورت ) -

*the softer s.* : صنف ملائم ( عورت ) -

*the weaker s.* : صنف ضعیف ( عورت ) -

*the sterner s.* : جنس قوی یا شدید ؛ طبقۂ ذکور ( مرد ) -

*the s.* : ( مزاحاً ) طبقۂ نسواں یا اناث -

**Sex** : ( جزترکیبی ) حد سے زیادہ یا غیر معتدل جنسی احساس رکھنے والا (مثلاً *s. instinct, s. urge* ) -

**s. appeal** : ( عموماً عورتوں کی نسبت ) دلکشی جو اختلاف جنسیت کی وجہ سے پیدا ہو -

**Sex -, Sexi -** : یہ دونوں رابطے ہیں جو لاطینی زبان کے لفظ sex سے مشتق ہیں ' جس کے معنی ہیں چھ یا شش ' جن الفاظ میں یہ لاحقے آتے ہیں اُن میں چھ یا شش کے معنی پیدا کر دیتے ہیں مثلاً :-

*sexangle* : شش گوشہ ؛ شش زاویہ ؛ مسدس الزوایا -

*sexangular* : شش گوشی ؛ شش زاویائی ؛ مسدس الزوایا -

*sexangularly* : شش گوشہ بناتا ہوا -

*sexcentenary* : (۱) شش صدی ؛ چھ سو سال - (۲) ۶۰۰ ویں سال گرہ ؛ شش صدی سال گرہ -

*sexdigitate* : شش انگشتی ؛ چھ انگلیا ؛ جس کے چھ انگلیاں ہوں ؛ چھنگا -

*sexennial* : (۱) شش سالہ ؛ جو چھ سال میں ایک دفعہ واقع ہو - (۲) جو چھ سال تک رہے ؛ چھ برسا

*sexennially* : ہر چھٹے سال ؛ شش سالہ کے طور پر -

*sexfid* : ( نباتیات ) شش چاک؛ شش شگاف؛ جو چھہ حصوں میں چرا ہوا ہو -

*sexfoil* : ( نباتیات ) شش ورقہ؛ چھہ پتیا پودا -

*sexillion* : وہ رقم جس میں ایک کے ہندسے پر ۳۶ صفر ہوں؛ دس لاکھہ کی چھٹی قوت؛ پدم در پدم در پدم -

*sexisyallabic, sexisyllable* : چھہ رکن والا؛ شش رکنی ( الفاظ ) -

*sexvalent, sexivalent* : شش اجزائی؛ جس میں چھہ برابر اجزا ہوں؛ جس میں ہائیڈروجن کے چھہ ذرے ہوں -

*sexpartite* : - چھہ پرتا؛ شش گانہ؛ چھہ پر مشتمل یا منقسم

*sextuple, a. n. v. t. & i.*: (۱) چھہ گنا؛ شش گونہ - (۲) شش گنا کرنا؛ چھہ گنا ہونا -

**Sexagenarian, *a. & n.***: (۱) شصت سالہ؛ ساٹھا؛ ساٹھہ کا - (۲) وہ شخص جس کی عمر ۵۹ اور ۷۰ سال کے بیچ بیچ ہو -

**Sexagenary, *a.***: ( عدد ) ساٹھہ کا؛ یا اس سے متعلق؛ ساٹھہ ساٹھہ کا؛ (نیز *S. sunday*) -

*s. sunday* : عید فصح سے تقریباً ساٹھہ دن پہلے کا اتوار؛ لینٹ سے قبل دوسرا اتوار -

**Sexagesimal, *a.***: ساٹھواں؛ ساٹھہ کا؛ ساٹھہ ساٹھہ کا -

*s. factions* or *ss.* : کسر جس کا نسب نما ساٹھہ یا ساٹھہ کی کوئی قوت ہو -

**sexagesimally, *adv.***: ساٹھہ ساٹھہ میں تقسیم یا ایک جگہ اکٹھے -

**Sext, Sexte, *n.***: ( کلیسائے رومی ) نماز ظہر؛ عبادت نیم روز -

**Sextain, *n.***: شش مصرعی؛ چھہ مصرعی؛ مسدس -

**Sextan, *a.***: چھٹے دن کا بخار؛ جو باری سے چھٹے دن آئے -

**Sextant, *n.***: ( متروک ) دائرہ کا چھٹا حصہ (۲) زاویہ پیما (آلہ) ایک آلہ جو مساحت یا جہاز رانی میں اشیا یا اجسام کے درمیانی زاویائی فاصلوں کو ناپنے کا کام دیتا ہے -

**Sextet, Sextette, *nn.***: وہ نغمہ جو چھہ آوازوں کے مل کر گانے کے لیے موزوں کیا جائے؛ وہ راگ جو چھہ باجوں کے مل کر بجانے کے لیے وضع ہو -

**Sextillion, *n.***: دیکھو Sexillion -

**Sexto, *n.***: چھہ تہی کتاب؛ کتاب جس کا ورق ایک تختے کے چھہ بار موڑنے سے بنے -

**Sextodecimo, *n.***: (۱) سولہ شکنی ( کتاب ) - (۲) سولہ شکنی تختہ؛ وہ تختہ جس کی سولہ تہیں کی جائیں - (۳) کاغذ موڑنے کا یہ طریقہ ( اس کا مخفف 16 mo ہے اور عام طور پر *sixteenmo* پڑھا جاتا ہے ) -

**Sexton, *n.***: (۱) گرجا دار؛ محافظ گرجا ( اس کے ذمے گرجا کے سامان کی حفاظت کرنا، عبادت کا گھنٹا بجانا وغیرہ ہوتا ہے ) - (۲) گور کن؛ قبر کھودنے والا - (۳) کلیسا کا مہر -

*s. beetle* : گور کن بھونرا؛ ایک قسم کا کیڑا جو مردار کو زمین میں دفن کرتا اور اس پر انڈے دیتا ہے -

**Sextus, *a.***: ششم؛ چھٹا ( دیکھو Primus ) -

**Sexual, *a.***: (۱) جنسی؛ متعلق بہ جنس - (۲) کسی جنس کی مخصوص خصوصیت - (۳) جسمانی؛ شہوانی - (۴) ( نباتیات) جنسی تقسیم کا نظام یعنی نباتیات کی وہ تقسیم جو جنس پر مبنی ہو -

*s. organs* : اعضائے تناسل؛ آلات تناسل -

*s. intercourse, s. commerce* : مباشرت؛ صحبت؛ مجامعت؛ جماع -

*s. affinity* : جنسی کشش؛ شہوانی کشش؛ جنس مخالف کی طرف رجحان -

*s. selection* : جنسی انتخاب ( دیکھو Selection ) -

*s. appetite* : شہوانی خواہش؛ اشتہائے شہوانی -

*s. indulgence* : لطف شہوانی؛ شہوانی حظ اندوزی -

**sexually, *adv.***: شہوانی طور پر؛ جنسی طور پر -

**sexualist, *n.***: ( نباتیات ) جنسی تقسیم کا ماہر -

**sexuality, *n***: جنسی کشش؛ شہوانیت؛ جنس رکھنا -

**Sexualize, *v. t.***: جنس بنانا؛ کسی بے جان کی طرف کوئی جنس منسوب کرنا ( مثلاً اردو میں ہر شے مذکر ہے یا مونث ) -

**sexualization, *n.***: جنس بنانے کا فعل -

**Seym, *n.***: سام؛ پولستان کی پارلیمنٹ؛ جمہوریۂ پولستان -

***Sforzando, a.***: (ہدایت موسیقی) زور سے؛ قوت سے؛ فوری قوت سے -

***Sfumato, n.***: ( نقاشی یا تصویر کشی ) دھندلا یا ہلکا خاکہ -

**Shabby, *a.***: (۱) ذلیل؛ حقیر؛ ادنی - (۲) کمینہ؛ فرومایہ؛ سفلہ؛ مکر وہ جیسے (*he played a s. trick*) - (۳) زدہ؛ فرسودہ؛ پھٹے کپڑوں میں؛ قابل مرمت؛ خستہ - (۴) کنجوس؛ ممسک -

*s. -genteel* : غریب شریف؛ ایسا شریف جس نے کبھی اچھے دن دیکھے ہیں؛ شریف جو اپنی آن بان قائم رکھنے کی کوشش کرتا ہے -

**shabbily, *adv.***: کمینہ پن سے؛ بخل یا کنجوسی سے -

**shabbiness, *n.***: کمینگی؛ سفلہ پن؛ پھٹی حالت؛ بخل؛ کنجوسی وغیرہ -

**shabbyish, *a.***: ادنی سا؛ حقیر سا؛ فرومایہ سا؛ ( کپڑے ) کسی قدر پھٹے پرانے -

**Shabrack, *n.***: چپراق؛ فوجی زین پوش -

**Shack, *n.***: ( امریکہ، کینیڈا ) معمولی جھونپڑی -

**Shackle, *n. & v. t.***: (۱) زنجیر؛ کڑی؛ سنگل؛ ہتکڑی؛ بیڑی - (۲) ( بصورت جمع ) بندشیں؛ رکاوٹیں ( جیسے *the ss. of convention*) - (۳) بیڑی ڈالنا؛ بہ زنجیر کرنا؛ مزاحم ہونا؛ روکنا؛ حائل ہونا -

*s. -bolt* : سنگل جو نعل کی شکل کی ہوتی ہے، اس کے دونوں سروں میں سوراخ ہوتا ہے، *s. bolt* وہ بلی ہے جو ان سوراخوں میں سے گزرتی ہے اور زنجیر کو بند کر دیتی ہے -

*s. -joint* : ایک جوڑ جو بعض مچھلیوں میں پایا جاتا ہے؛ اور ایک استخوانی حلقے سے بنتا ہے جو دوسری ہڈی کے سوراخ میں سے گزرتا ہے -

**Shad, *n.***: شاد مچھلی؛ ایک قسم کی مچھلی جس کا گوشت نہایت لذیذ ہوتا ہے -

**Shadock, *n.***: ایک قسم کا بڑا سنترہ جسے کپتان شادرک نے جزائر غرب الہند میں رواج دیا -

**Shade, *n.***: (۱) سایہ؛ چھاؤں؛ پرچھائیں - (۲) تیرگی؛ تاریکی؛ اندھیرا - (۳) ( اکثر جمع ) خلوت؛ خلوت گاہ؛ کنج خلوت؛ گوشۂ تنہائی - (۴) تصویر کا تاریک حصہ - (۵) ( دھوپ یا روشنی سے ) بچاؤ؛ آڑ؛ روک؛ سایہ؛ پردہ - (۶) رنگ کی تدریجی کیفیت، یعنی کسی

*I want the same colour in a lighter s.* جیسے ( بیشی - (*in all ss. of purple ; all the newests s. in the stocks*)
(۷) باریک فرق؛ تاڑ بھاڑ؛ قدرے ؛ کسی قدر (جیسے *a s. better*)-
(۸) غیر مادی یا غیر حقیقی شے ؛ موہوم شے ( جیسے *shadow of a s.* یعنی بالکل وہم ) - (۹) سایہ ؛ بھوت پریت؛ روح ( جیسے *spoke with the s. of Hafiz* اس میں حافظ کی روح بولتی تھی ) -
*throw into s.* - ( کسی دوسرے سے ) سبقت لے جانا یا بڑھ جانا
*without light or s.*: ( مجازاً ) اُکتا دینے والا ؛ سپاٹ ؛ بے لطف ( بیان وغیرہ ) -
*people of all ss. of opinion* . ہر خیال کے اِنسان -
*delicate ss. of meaning* : معنی کے نازک اور لطیف فروق -
*I am a s. better to day* : میں آج قدرے بہتر ہوں -
*she is the shadow of a s.*: وہ تو سایہ کی چھاؤں ھے -
*he went down to the ss.* : وہ مقام ارواح میں پہنچا ؛ وہ مرگیا ؛ عالم اسفل میں گیا -
*s. of Priscian* : کلمۂ نحا تیۂ ' کسی غلطی یا جرم وغیرہ کے موقع پر بولا جاتا ھے -
*sun - s.*: دھوپ روک؛ چھتر ؛ چھتری ؛ پردہ ؛ چلمن وغیرہ -
*candle s.*: شمع پوش -
*lamp s.*: لیمپ پوش -
*ss.* : رات کی تاریکی؛ تاریکیٔ شب -
*the ss.* : شراب کے سرداہے
**shadeless**, *a.*: بے سایہ -

**Shade**, *v. t. & i.*: (۱) سایہ کرنا؛ چھاؤں کرنا(جیسے *trees s. the street* درخت بازار پر سایہ افگن ھیں؛ *he shaded his eyes with hands.* اُس نے اپنی آنکھوں پر اپنے ھاتھوں سے سایہ کر لیا) -(۲) چھپانا ؛ آڑ ھونا ؛ روک ھونا - (۳) تاریک کرنا ( جیسے *a sullen look shaded his face* ترش روئی نے اُس کے چہرے کو تاریک کردیا ) - (۴) تصویر میں رنگ بھرنا ؛ تصویر میں روشن اور تاریک رخ دکھانا - (۵) ( نقشہ یا تصویر میں ) ایک رنگ سے دوسرے رنگ میں تدریجی تبدیلی کرنا - (۶) ارگن باجے کی آواز دھیمی کرنا -
**shading**, *n.*. (تصویر یا نقشے میں ) تاریکی پیدا کرنا -

**Shadoof**, *n.*: ڈھیکلی ( عربی شادوف ) -

**Shadow**, *n.*: (۱) سایہ ؛ پر چھائیں ؛ چھاؤں جیسے ( *sitting in the s.*)- شے یا شخص یا سایہ (روشنی میں)- (۳) تصویر کرے وغیرہ کا تاریک حصہ - (۴) عکس - (۵) جھلکی؛ اِشارہ ؛ آثار ؛ پیش خبری(جیسے *coming events cast their ss. before*)- (۶) ( مجازاً ) ھر وقت کا ساتھی ( جو کسی وقت جدا نہ ھو ) ؛ ھمزاد (جیسے *Boswell was Dr. Johono's s.*) - (۷) شائبہ؛ ( جیسے *without a s. of doubt*) - (۸) غیر حقیقی؛ موھوم شے ؛ طیف ؛ توھم ؛ سایہ؛ بھوت پریت ( *what ss. we are,* - (۹) ; *worn to a s. is but the s. of his former self* وہ ھڈی چمڑا رہ گیا ھے ) - (۱۰) حفاظت ؛ پناہ ( جیسے *under the s. of the Almighty*) - (۱۱) دھندلا خاکہ -(۱۲) خلوت؛ تنہائی؛ گم نامی ( جیسے *content to live in the s.*) - (۱۳) ( کشتی رانی ) ھلکا باد بان -

*the s. of death is on his face* : اس کے چہرے سے موت کے آثار نمودار ھیں -
*the valley of the s. of death.* : زمانۂ مصائب عظیمہ -
*under the s. of misfortune* : بد بختی کے سایے میں -
*may your s. never grow less* : خدا کرے کہ آپ کا ظل عاطفت کبھی کم نہ ھو -
*catch at a s.* : سایہ کو پکڑنا ( ضد اصل) -
*we have only the s. of freedom* : آزادی ھم کو برائے نام حاصل ھے -
*A terrible s. with uplifted hands* : ایک خوفناک بھوت جس نے اپنے ھاتھ اُٹھا رکھے تھے -
*s. boxing* : مکا بازی جو بغرض مشق کسی خیالی فریق سے کی جاے-
*s. stitch* : کڑھائی ؛ کڑھائی کا ٹانکا ' لھریا -
**shadowless**, *a.*: بے سایہ -
**shadowy**, *a.* : (۱) سایہ دار ؛ تاریک - (۲) بے اصل ؛ بے حقیقت ( جیسے *his claim is s.* ) -
**shadowiness**, *n.*: غیر مادیت؛ بے سایہ داری؛ تاریکی وغیرہ -

**Shadow**, *v. t.*: (۱)سایہ ڈالنا؛ عکس ڈالنا؛تاریک کرنا؛ دھندلا کرنا - (۲) تصویر میں سایہ بھرنا ؛ دھندلا خاکہ کھینچنا - (۳) سایے کی طرح ساتھ پھرنا؛ ( خفیہ طور پر ) نقل و حرکت کی نگرانی کرنا - (۴) دھندلا سا اِشارہ کرنا ( جیسے *he shadowed forth his plans* ) -

**Shady**, *a.* : (۱) سایہ دار؛ سایہ افگن؛ سایہ گستر؛ گھنا؛ گھن دار ؛ گھن کا - (۲) ( افعال ' چال چلن وغیرہ ) مشتبہ ؛ بد نام -
*He is on the s. side of forty* : اس کی عمر چالیس سال سے قدرے زائد ھے -
**shadily**, *adv.* : مشتبہ طور سے؛ خفیہ طور سے -
**shadiness**, *n.* : سایہ داری وغیرہ -

**Shaft**, *n.* : (۱) بلی؛ چھڑ - (۲) تیر ؛ بان - (۳) ( اوزار کا ) دستہ - (۴) ( مشین کا ) لمبا دھرا ( جس سے انجن کی طاقت منتقل کی جاتی ھے ) - (۵) کرن ؛ شعاع - (۶) ستون ؛ عمود - (۷) تنا ؛ ڈنٹھل - (۸) بم ( گاڑی کا ) - (۹) دھوئیں یا بری ہوا کے نکلنے کا منفذ؛ سرنگ یا کان کا رستہ -
*ss. of satire, ridicule, envy* : ھجو ' تضحیک 'رشک وحسد کے تیر -
*s. -horse* : بم کا گھوڑا ' وہ گھوڑا جو بموں کے درمیان جوتا جائے ( جب گاڑی میں آگے پیچھے گھوڑے جوتے جائیں تو پچھلا گھوڑا ) -
*ventilating s.* : نکاسی چمنی (دھواں یا بدبو دار ہوا کے نکالنے کی)-
*cloth -yard s.* : ایک گز لمبا تیر -
**shafting**, *n.* : وہ انتظام جس میں دھروں کے ذریعے قوت منتقل کی جائے -
**shaftless**, *a.* : بے دھرے کی مشین؛ ایک مشین جو اپنی بجلی کی موٹر سے چلتی ھے -
**shaftsman**, *n.* : وہ آدمی جو سرنگیں کھودتا ھے -

**Shafty**, *n*: لمبے اور مضبوط ریشوں کی اُون -

**Shag**, *n.* : (۱) جھبرے بال ؛ گچھے دار بال یا پشم - (۲) ( قدیم ) ایک قسم کا روئیں دار موٹا کپڑا؛ اُونی کپڑا -(۳)موٹی قسم کا کٹا ھوا تمباکو -
*s. bark* . ( امریکہ ) سفید اخروٹ کا درخت -
**shagged**, *a.* : ( شاذ ) جھبرے ؛ ناھموار ؛ ناتراشیدہ -

**Shag,** *n.* : کلغی دار ماھی خور ( پرندہ ) -

**Shaggy,** *a.* : (۱) لمبے موٹے بالوں والا ؛ جھبرا - (۲) ( زمین ) جھاڑی دار ؛ نا ھموار ( جیسے *s. ground* ) ( درخت ) ناھموار شاخوں والا - (۳) ( نباتیات و حیاتیات ) روئیں دار ؛ پشم دار -

**shaggily,** *adv.* : نا ھموار طور سے -

**shagginess,** *n.* : (۱) نا ھمواری ؛ نشیب و فراز - (۲) روئیں داری ؛ جھبرا پن -

**Shagreen,** *n.* : کیمخت ؛ ایک قسم کا دانہ دار چمڑا -

**Shah,** *n.* : شاہ ؛ بادشاہ ؛ شاہ ایران -

**Shake,** *v.t. & i.* ( *shook, shaken* ) : (۱) ھلانا ؛ جھنجھوڑنا ( جیسے *a terrier shaking a rat* ) ؛ جھاڑنا ؛ جھٹکنا ( جیسے *s. a carpet* ) - (۲) لرزنا ؛ کانپنا ؛ تھرانا ؛ کپکپانا ( جیسے *his hand shook* ) ؛ کپکپی پیدا کرنا ؛ تھر تھرانا ؛ تڑلنا ؛ ڈولانا ؛ جھولنا ( جیسے *the earth shook* ) - (۳) گھبرا دینا ؛ پریشان کرنا ؛ اُلجھن میں ڈالنا ؛ بد حواس کرنا ( جیسے *was much shaken by the news* ) - (۴) خلل ڈالنا ؛ مختل ھونا؛ جیسے *shook my composure* میرے سکون میں مختل ھوا)- (۵) کم ھونا ؛ خلل پڑنا ( جیسے *the firm's credit was shaken* ) - ساقط کرنا ؛ کم زور کرنا ؛ متزلزل کرنا ( جیسے *his faith in God was much shaken* ) - (۶) آواز میں لھر یا کپکپی پیدا ھونا ( جیسے *his voice shook with emotion* ) - (۷) حالات یا ساتھیوں سے ساز گار ھونا -

*s. hands* : ھاتھ ملانا ؛ مصافحہ کرنا -

*s. the house* : مکان کو جھاڑو دینا -

*s. one's fist* : مکا دکھانا؛ مکا اٹھانا ( دھمکی کے طور پر ) -

*s. one's stick* : چھڑی دکھانا؛ چھڑی اٹھانا ؛ دھمکانا -

*s. a leg* : نا چنا ؛ رقص کرنا -

*s. one's head*: سرھلانا؛ انکارکرنا؛ ناراضا مندی یا تشویش ظاھرکرنا-

*s. him out of his lethargy* : جھنجھوڑ کراس کی سستی دورکرو-

*s. in one's shoes* : خوف سے کپنا یا تھرتھرانا -

*s. down* : (۱) جھاڑ کر نیچے گرانا ( درخت پر سے پھلوں کو ) - (۲) جھٹک کے نیچے ڈالنا ( توشک وغیرہ کو فرش پر ) - (۳) (*n.*) ھلا کر نیچے بٹھانا یا یک جا کرنا (مثلاً چاول شکر وغیرہ کو' بھرے ھوئے گھڑے کو ھلا کر )-

*s. one by the hand* : ھاتھ ملانا ؛ مصافحہ کرنا -

*s. off* : (۱) جھاڑنا ؛ جھٹکنا ( خاک وغیرہ کا ) - (۲) ( مجازاً ) پیچھا چھڑانا ( کسی شخص یا تشویش سے ) -

*s. off the dust from one's shoes* : خفا ھوکر چل دینا -

*s. out* : (۱) ھلا کر خالی کر دینا ( برتن ' یا لباس وغیرہ کو ) اندر کی اشیا یا خاک سے یا مظروت کو ظرف سے ھلا کر نکالنا - (۲) ( جھنڈے یا بادبان کو ) کھولنا ؛ پھیلا نا -

*s. up* : (۱) ھلا کے ملانا ( اجزا کو ) - (۲) ھلا کے اصل صورت میں لے آنا ( تکیے وغیرہ کو ) - (۳) جھنجھوڑ کر سستی وغیرہ سے ھوشیار کرنا ؛ رسمی پابندی سے نکالنا -

**shakable,** *a.* : ھلنے والی؛ جو ھلائی جاسکے؛ تھرتھرانے والی -

**shakedown,** *n.* : پھلے ایسے کسی قسم کا عارضی بچھونا ( بچھونے کو کھتے تھے جو گھاس یا پیال ڈال کر فرش پر بنالیاجاتا ھے )-

**shaking,** *a.* : ارتعاش ' تزلزل ' ھلنا وغیرہ -

**Shake,** *n.* : (۱) ھلنا ؛ ھلا نا ؛ جنبش - (۲) لرزش ؛ ارتعاش ؛ ترلزل؛ کپکپی؛ تھر تھری ؛ ترو تھراھت - (۳) جھٹکا ؛ ھچکولا ؛ دھکا - (۴) شگاف ؛ درز ؛ دراڑ ( خشک لکڑی یا چٹان میں ) - (۵) ( موسیقی ) آواز کی لرزش یا لھر ( گانے یا بجانے میں دو سروں کے باری باری بدلنے میں ) -

*all of a s.* : کانپتے ھوئے ؛ جنباں ؛ لرزاں -

*the ss.* : تپ لرزہ ؛ جاڑا -

*in two &c. ss. of a lamb's tail*; or *ss.* : جھٹ پٹ ؛ ذراسی دیر میں -

*it is no great ss.* : کچھ زیادہ اچھا یا کام کا نھیں -

*s. up* : جھٹکا ؛ ھچکو لا -

**Shaker,** *n.* : (۱) ھلنے یا ھلانے والا وغیرہ - (۲) ایک مذھبی فرقہ جو مانچسٹر میں قائم ھوا تھا ' اس کے پیرو اب بھی امریکہ میں موجود ھیں ' اُن کا عقیدہ ھے کہ حضرت عیسی کا ظھور ثانی ھو چکا ھے ( مذھبی رقص کی وجہ سے یہ نام پڑگیا ) -

**shakeress,** *n.* : shaker کا مونث -

**shakerism,** *n.* : شیکریت ؛ شیکری مذھب -

**Shakspearian, shakespearian,** : شیکسپیری -

**shaksperian,** *aa.* : شیکسپیری (اسلوب)؛ متعلق شیکسپیر -

**shak(e)spe'a) riana,** *n. pl.* : شیکسپیرکا کلام اور تصانیف-

**Shako,** *n.* : شاکو ' ایک قسم کی لمبی فوجی ٹوپی ' کسی قدر مخروطی ' جس کے سامنے چھجا اور اوپر پروں کی کلغی ھوتی ھے -

**Shaky,** *a.* : ھلتا ھوا ؛ کانپتا ھوا ؛ مرتعش ؛ متزلزل ؛ لرزاں ؛ جنباں ؛ ھلتا ھوا ( جیسے *s. hand or house* ) - (۲) متزلزل ؛ مذبذب - (۳) غیر مستحکم ؛ کم زور ؛ بودا - (۴) ناقابل اعتبار -

*s. credit* : متزلزل ساکھ؛ ایسی ساکھ جوبھرو سے کے قابل نہ ھو -

*s. voters* : متزلزل یا مذبذب راے دینے والے -

*s. courage* : متزلزل ھمت ؛ عزم متزلزل -

*feel, look s.* : متزلزل یا مذبذب ھونا یا نظر آنا -

**shakily,** *adv.* : کانپتے ھوئے وغیرہ ؛ مذبذب طور پر -

**shakiness,** *n.* : جنبش؛ لرزش ؛ تزلزل؛ تذبذب؛ بے اعتباری -

**Shale,** *n.* : سلیٹ سے مشابہ ایک قسم کا نرم پتھر جس کے آسانی سے باریک پرت ھوجاتے ھیں -

*s. oil* : ایک قسم کی رال -

**shaly,** *a.* : شیل جیسا یا اس کے متعلق -

**Shall,** *v. aux* (past and condition *I, he, we, you, they, Should* ) : (۱) علامت فعل مستقبل بمعنی گا' گے' گی - (۲) واحد متکلم کے مستقبل محض یا شرط یا استفھام کا کام دیتا ھے [ جیسے *I should have* ؛ ( مستقبل محض ) *I s. go this evening ruined if you had not helped me* ( شرطیہ ) *s. I go not?* (استفھامیہ)؛ (۳) مخاطب اور غائب میں متکلم کا ارادہ یا نیت ظاھر کرتا ھے ( جیسے *you s. not leave this place* ؛ شرط کے ساتھ (جیسے *he should not have gone again* ) - (۴) مخاطب کے ساتھ ( *if I could have prevented it* استفھام میں مستقبل محض (جیسے *s. you be going to church?*)- (۵) کسی صیغے کے ساتھ اظھار بیان یا استفھام میں حکم یا شرطیہ فرض یا واجبیت ظاھر کرتا ھے [جیسے *thou shalt not kill* ; *I* ( *you, he* ) *should really have been very careful* ; *s.*

*I or he) open the door? why should I (he, you) obey the order?* ] - (٦) شرطیہ جملوں میں مضارع کے معنوں میں (جیسے *if you should happen to be there*) -

**Shalloon,** *n.*: ایک قسم کا هلکا کپڑا جو استر کے کام آتا هے (فرانس کے شہر شیلون کے نام پر یہ نام رکھا گیا) -

**Shallop,** *n.*: هلکی کھلی کشتی ؛ پن سوئی -

**Shalot, shallot,** *n.*: پیاز کی قسم کا ایک پودا جس کی گٹھی کی بو لہسن سے هلکی هوتی هے (عسقلان) -

**Shallow,** *a.* (-*er, est*) *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) اتھلا؛ چھچھلا؛ پایاب؛ کم گہرا؛ کم عمیق (جیسے *s. dish, s. water*) - (۲) (مجازاً بمعنی) اوپری؛ سطحی ؛ اوچھا؛ کم ظرف ؛ کم مایہ؛ بے تہہ ؛ سفلہ ؛ کم حوصلہ ؛ چھچھلتی هوئی : بے جان؛ خام (جیسے *s. mind, s. man, s. argument*) - (۳) (اسم) پا یاب مقام - (۴) (فعل) اتھلا یا پا یاب هونا یا اتھلا یا پایاب بنانا -

*s. -brained, -pated*: بے مغز ؛ نادان ؛ سادہ لوح -

*s. -hearted*: کم احساس رکھنے والا ؛ جسے احساس کم هو -

**shallowly,** *adv.*: اوپری طور سے ؛ سطحی طور پر -

**shallowness,** *n.*: اتھلا پن؛ پایابی ؛ اوپری پن؛ بے تہی وغیرہ -

**Shalt:** Shall کا صیغۂ واحد مخاطب -

**Sham,** *v. t.* & *i. n.* & *a.*: (۱) مصنوعی؛ بناوٹی؛ نقلی؛ جھوٹ موٹ کا؛ غیر حقیقی (جیسے *s. fight* مصنوعی جنگ یا نقلی لڑائی ؛ جنگ زرگری؛ *s. plea* بناوٹی عذر ' غیر حقیقی عذر) - (۲) (اسم) دھوکا ؛ فریب ؛ دغا؛ مکر ؛ حیلہ ' بہانہ ؛ تصنع ؛ تکلف؛ بناوٹ - (۳) عیار؛ مکار؛ فریبی؛ ریا کار؛ نمائشی؛ مصنوعی (شخص یا شے) - (۴) (فعل) بہانہ کرنا ؛ حیلہ کرنا ؛ بننا ؛ دھوکا دینا - (۵) نقل کرنا ؛ تصنع کرنا ؛ بناوٹ کرنا -

*s. sheet*: نمایشی چادر ' جو دن کے وقت نمایش کے لیے پلنگ پر بچھادی جاتی هے -

*s. pillow*: مصنوعی تکیہ جو دن کے وقت بستر پر رکھ دیا جاتا هے -

*s. illness*: بیماری کا بہانہ کرنا ؛ بیمار بننا -

*this age of ss.*: یہ زمانہ تصنع یا فن فریب کا ؛ یہ زمانۂ ریا کاری -

*s. sleep*: سونے کا حیلہ یا بہانہ کرنا ؛ جھوٹ موٹ سونا ؛ سونے کی وضع اختیار کرنا -

*s. a faint*: غشی کا بہانہ کرنا -

*s. fear*: خوف کا بہانہ کرنا ؛ خوف کی صورت بنانا -

*he is only shamming*: وہ محض بنتا هے ؛ تصنع کرتا هے -

*shammed ill*: بنا هوا بیمار ؛ مصنوعی مریض -

*shammed dead*: مردہ بنا هوا ؛ مصنوعی مردہ -

*shammed asleep*: بہانے سے سویا هوا -

**shammer,** *n.*: بننے والا یا حیلہ بہانہ کرنے والا -

**Shamanism,** *n.*: شامنی مذهب ؛ ایک مذهب جو سائبیریا میں رائج هے ؛ اس کے معتقدوں کا عقیدہ هے کہ بد روحیں انسان کے نفع و ضرر پر قادر هیں اور ان کے پروهت یا مذهبی پیشوا اُن بد روحوں کے اثر کو باطل کرنے کی قدرت رکھتے هیں -

**Shamble,** *v. i.* & *n.*: لڑکھڑا کے چلنا ؛ بھدبھد چلنا ؛ اُفتاں و خیزاں چلنا -

*shambling gait*: لڑکھڑاتی چال -

**Shambles,** *n.* pl. (۱) مسلخ ؛ مذبح ؛ ذبح خانہ ؛ کمیلا - (۲) قتل گاہ ؛ مقتل ؛ جائے قتل و غارت جیسے (*the place became a s.* وہ کشت و خون کا مقام بن گیا) -

**Shame,** *n.*: (۱) حیا : لاج؛ حجاب جیسے (*flushed with s.*) - (۲) شرمندگی؛ ندامت ؛ انفعال؛ خجالت؛ خفت؛ پشیمانی - (۳) رسوائی ؛ فضیحت ؛ ذلت ؛ باعث ننگ؛ باعث ننگ و عار ؛ شرم کی بات جیسے (*He is a s. to his parents; it is a s.*) -

*for s.* تف ؛ تفو ؛ پھٹے منہہ ؛ شرم ؛ غیرت -

*he cannot do it for very s.*: وہ محض شرم کے باعث ایسا نہیں کر سکتا -

*s. on you*: شرم ! شرم شرم ! تم کو غیرت آنا چاهئے

*put some one to s.*: کسی کو شرمندہ یا نادم کرنا -

**shameless,** *a.*: بے حیا ؛ بے شرم ؛ بد لحاظ -

**shamelessly,** *adv.*: بے شرمی سے -

**shamelessness,** *n.*: بے شرمی؛ بے حیائی -

**shameful,** *a.*: باعث شرم ؛ شرم ناک ؛ مذموم ؛ زبون ؛ خراب ؛ معیوب ؛ قبیح -

**shamefully,** *adv.*: شرم ناک طریقے سے -

**shamefulness,** *n.*: شرم ناکی ؛ ذلت -

**Shame,** *v. i.* & *t.*: (۱) شرمندہ هونا ؛ نادم هونا ؛ خجل هونا ؛ شرمسار هونا ؛ محجوب هونا (جیسے *He shamed not to say* اس نے شرم کے باعث نہ کہا) - (۲) نادم ' محجوب ' خجل کرنا ؛ غیرت دلانا ؛ شرمندہ کرنا (جیسے *a dog's fidelity shames us* کُتے کی وفاداری هم کو شرمندہ کرتی هے) -

**Shamefaced,** *a.*: (۱) شرمیلا ؛ شرمگیں؛ محجوب - (۲) (شاعرانہ ' نیکی ' پھول وغیرہ کے لیے) لجالو ؛ جھینپو ؛ خلوت پسند -

**shamefacedly,** *adv.*: شرمسارانہ -

**shamefacedness,** *n.*: شرمیلا پن ؛ حیا ؛ شرم ؛ حجاب -

**Shammy, Shamoy,** *n.*: = Chamois (2)

**Shampoo,** *v. t.* & *n.*: (۱) چپی کرنا ؛ بدن دبانا ؛ مالش کرنا ؛ بالوں کا یا سر کا دھونا ؛ دبانا - (۲) سر کی مالش وغیرہ -

**Shamrock,** *n.*: ایک قسم کی تپتیا گھاس جو آئرلینڈ کا قومی نشان هے -

**Shandrydan,** *n.*: هلکی دو پہیا گاڑی؛ پرانی کم زور گاڑی -

**Shandygaff,** *n.*: شراب مخلوط (بیر اور جنجر کے میل سے) -

**Shanghai,** *v. t.*: (بحری عامیانہ) شانگھائی کرنا ؛ کوئی منشی شے دے کر جہاز پر بٹھا لینا اور ملاح کا کام لینا -

**Shank,** *n.* & *v. i.*: (۱) ساق - (۲) ڈنڈی (پھول کی) - (۳) (اوزار وغیرہ میں) دستہ اور اُوپر کی چوٹی کا درمیانی حصہ ( (۴) دستہ یا ڈنڈی (چمچے ' لنگر ' کنجی وغیرہ کی) - (۵) جوتے کے تلے کے بیچ کا تنگ حصہ - (۶) مچھلی کے کانٹے کا سیدھا حصہ - (۷) ستون کی ساق یا عمود (پایہ اور اُوپر کے تاج کے درمیان) -

*shank's mare*: اپنی ٹانگیں (سواری وغیرہ کے مقابلے میں) (جیسے *ride shank's mare* یعنی پیدل چلنا) -

*s. off*: مُرجھا جانا ؛ مُرجھا کر گر جانا؛ جھڑ جانا (پھولوں کا) -

( ) **shanked,** *a.*: ساق دار -

**Shanny,** *n.*: شانی مچھلی؛ ایک قسم کی مچھلی جس کا رنگ زیتونی

اور جسم مستطیل ہوتا ہے -

**Shan't :** = Shall not

**Shanty,** *n.* جھونپڑی ؛ کُٹی -

**Shanty :** = Chanty

**Shape,** *v. t.&i.*(*p.p.-ed,archaic-en*) (۱) بنانا؛ صورت دینا؛ صورت گری کرنا- (۲) سانچے میں ڈھالنا؛ قطع کرنا- (۳) موزوں یا مطابق بنانا- (۴) تدبیر کرنا ؛ ترکیب نکالنا ؛ ایجاد کرنا -(۵) ترتیب دینا - (۶) صورت اختیار کرنا - (۷) خاص جانب پھیرنا ( اپنے عزم وغیرہ کو ) - (۸) تصور کرنا ؛ خیال کرنا ؛ تصور میں لانا - (۹) آئیندہ صورت کے آثار معلوم ہونا ( جیسے *he shapes well* وہ ہو نہار ہے ) -

*shaped like a pear* : ناشپاتی نما ؛ ناشپاتی کی ساخت کا -

**shapable,** *a.* : قابل تشکیل؛ کسی صورت میں ڈھلنے کے قابل -

**Shape,** *n.* : (۱) شکل؛ صورت ؛ ہیئت؛ ڈیل ڈول ؛وضع قطع؛ روپ( جیسے *monster in human s.*) ؛ (۲) رنگ ڈھنگ؛قسم؛انداز ( جیسے *he made no overtures in any s. or form*)(۳)ساخت ؛ بناوٹ ؛ تراش خراش ؛ خاص صورت یا حالت یا ترتیب (جیسے *get one's ideas into s.*) ( ۴ ) مبہم صورت ؛ سایہ سا (۵) قالب سانچہ (ٹوپی وغیرہ کا) (۶) گدی (جو ایکٹر پہنتے ہیں)-

**shapeless,** *a.* : بے ڈول ؛ بے ڈھنگا ؛ بد وضع ؛ بد قطع -

**shapelessly,** *adv.* : بے ڈھنگے پن سے وغیرہ -

**shapelessness,** *n.* : بد ہیئتی؛ بے ڈول پن ؛ بے ڈھنگا پن -

**(-) shaped,** *a.* : نما ؛ صورت کا -

*pear shaped* ناشپاتی نما ؛ ناشپاتی کی صورت کا -

**Shapely,** *a.* : خوش شکل ؛ خوش وضع ؛ خوش قطع ؛ خوش نما ؛ دیدہ زیب -

**shapeliness,** *n.* : خوبصورتی ؛ خوش وضعی ؛ خوش قطعی ؛ خوش اسلوبی ؛ خوش نمائی -

**Shaper,** *n.* : بنانے والا؛ سنوارنے والا ؛ قطع کرنے والا ؛ ڈھالنے والا ( مشین یا آدمی ) ؛ صورت گر ؛ صورت گر مشین، سانچہ وغیرہ -

**Shard, Sherd,** *n.* : (۱) (قدیم ) ٹھیکرا ؛ ٹھیکری؛ سفال - (۲) بھونرے کے بازوؤں کا خول یا غلاف -

**Share,** *n.* : حصہ؛ بخرا ؛ سہام :-

*you must get a s. of the plunder* : تم کو بھی لوٹ میں سے حصہ ملنا چاہیے -

*I took more than my s. of the burden* : میں نے اس بار (یا ذمہ داری) میں اپنے حصے سے زیادہ بوجھ اٹھایا ہے-

*go ss.* : باہم برابر تقسیم کرنا یا حصے کرنا -

*s. alike* : برابر بانٹ لینا یا تقسیم کر لینا -

*he has a s. in the bank* : بنک میں اس کا ایک حصہ ہے -

*deferred ss.* : وہ حصے جن پر مقررہ تاریخ ( یا واقعہ مشروط ) تک کوئی منافع نہ دیا جائے یا کم شرح سے منافع دیا جائے -

*preferred, preference ss.* : وہ حصے جن پر معمولی حصوں پر منافع دینے سے قبل ، مقررہ منافع دینے کی ذمہ داری کرلی گئی ہو ؛ موجح حصے ؛ ترجیحی حصے -

*ordinary ss.* : معمولی حصے ؛ ( یہ بھی *deferred* کی ذیل میں آتے ہیں ) -

*s. holder* : - (کمپنی میں)حصے دار؛ مالک حصص؛ شریک؛ سہام

*s.-list* : فہرست حصص، جس میں مختلف کمپنیوں کے رائج الوقت قیمتیں درج ہوتی ہیں -

*lion's s.* : سب سے بڑا یا بہترین حصہ -

**Share,** *v. t. & i.* : بانٹنا ؛ تقسیم کرنا ؛ حصہ لینا ؛ حصہ دار ہونا؛ حصہ رکھنا ؛ شریک ہونا ؛ شریک کرنا جیسے :-

*he would s. his last crust* : وہ ذراسا ٹکڑا بھی بانٹ کر کھاتا ہے-

*he will s. with you in the undertaking* : وہ اس معاملہ میں آپ کا شریک ہوگا -

*we must s. alike* : ہمیں برابر برابر حصہ لینا چاہیے یا برابر کا شریک ہونا چاہیے

**sharer,** *n.* : (۱) بانٹنے والا ؛ تقسیم کرنے والا ؛ حصہ دینے والا - (۲) شریک ؛ سہیم ؛ حصہ دار -

**Share,** *n.* : پھالی -

*s. -beam* : پھالی کی لکڑی ؛ پروتھا -

**Shark,** *n. & v. i. &t.* : (۱) نہنگ ؛ گھڑیال ؛ ناکو ؛ مگر مچھ ؛ شیر دریائی - (۲) عیار ؛ دغا باز ؛ ٹھگ ؛ دھوکے باز ؛ بے حد حریص - (۳) ٹھگنا؛ دغا بازی سے کام لینا یا لوٹنا ؛ عیارانہ زندگی بسر کرنا ؛ تیر تکوں پر گزارہ کرنا -

*land s.* : دیکھو Land -

*s.-moth* : نہنگ نما پروانہ -

*s.-oil* : اس کا تیل -

*s.'s-mouth* : نگیرے یا سائبان کا سوراخ ( مستول کے لئے ) -

*he sharks for living* : وہ دغا فریب سے کسب معاش کرتا ہے ؛ وہ لوٹ مار پر گزارہ کرتا ہے -

**sharking,** *a.* : عیار ؛ دغا باز -

**Sharp,** *a. & adv.* : (۱) تیز ؛ دھار دار؛ آب دار - (۲) انی دار؛ نوک دار؛ نکیلا(جیسے *s. summit or ridge*)- (۳) صاف؛نمایاں ؛ روشن ( جیسے *s. outline, s. distincntion* ) - (۴) چر چرا ؛ تیز ؛ چر پرا ( جیسے *vinegar has a s. tatse.* ) - (۵) طعن آمیز ؛ چبھتا ہوا ؛ تلخ جیسے ( *s. words, s. tongue* ) ( ۶ ) ؛ ایکا ایکی ؛ ناگہانی جیسے ( *s. turn* کونہ دار یعنی ایسا موڑ جو دفعتاً آ جائے یا کونہ دار ہو) - ( ۷ ) سخت ؛ تکلیف دہ ؛ ناگوار ؛ تند ( جیسے *s. attack of gout* ) - (۸) سخت ؛ تیز ؛ شدید ( جیسے *s. contest* شدید مقابلہ ) - ( ۹ ) تیز ؛ حساس (جیسے *s. -sighted, s. ear* ) - ( ۱۰ ) ہوشیار ؛ کائیاں ؛ عیار ( جیسے *he was too s. for me* وہ مجھے جل دے گیا ) - (۱۱) سخت ؛ کرخت ( جیسے *s. voice, s. cry* ) - (۱۲) تیز ؛ مستعدانہ ( جیسے *take a s. walk* ) - (۱۳) ذکی؛ ذہین ؛ تیز ؛ زود فہم ؛ ہوشیار ؛ چوکس ؛ تیز ہوش ( جیسے *s. child* ) - (۱۴) ( موسیقی ) کسی راگ کی جس قدر آواز بلند ہونی چاہئے اس سے بھی بلند اور تیز آواز ؛ اس آواز کا نشان - (۱۵) ( صوتیات ) کرخت یا سخت ( حرف ) - (۱۶) (اسم) باریک سوئی - (۱۷) نشان پنچم- (۱۸) (متعلق فعل) ( وقت کی) پابندی کے ساتھ ؛ ٹھیک وقت پر ( جیسے *at 7' o clock s.* ٹھیک سات بجے ) -

*s. features* : نمایاں خط و خال -

*s.- cut* : صاف صاف ؛ نمایاں ( جیسے *in a clear atmosphere distant hills stand out s. cut* ) -

*s. turn* : تنگ موڑ ؛ موڑ جو یک بارگی آجائے ؛ کونے دار -

*s. incline* : سیدھی ڈھلن -

*s. temper* : جھلّا ؛ تیز یا تند مزاج -

*s. reproof* : سخت جھڑکی -

*keep a s. out look* : سخت نگرانی یا چوکسی کرنا -

*a s. remark* : چست یا چبھتا ہوا فقرہ -

*as s. as a needle* : نہایت ذکی یا ذہین -

*s. practice* : چالاکی ؛ عیاری ( معاملات میں ) -

*s. work* : کام جو جھٹ پٹ کر دیا جائے یا ہو جائے ؛ جان توڑ مقابلہ یا لڑائی -

*s.'s the word* : عجلت اور مستعدی کے لئے یہ جملہ کہا جاتا ھے -

*the piano is s.* : پیانو تیز آواز ھے -

*he is a s. shooter* : وہ ماہر نشانہ باز یا قدر اندازھے (جوایسی جگہ متعین کیا جاتا ھے جہاں قدر اندازی کی ضرورت ھوتی ھے) -

*ss. and flats* : مدھم اور پنچم سر -

*he is singing s.* : وہ پنچم سروں میں الاپ رہا ھے -

*look s.* : جلدی کرو ؛ عجلت کرو -

*s.-set* : بھوکا -

*s.-shod* : ایسے نعل لگا ہوا جس میں نوکدار کیلیں ہوں -

**Sharpen** *v.t.&i.*: (۱) تیز کرنا یا ہونا؛ سان پر لگانا؛ سان پر دھرنا- (۲) شوق دلانا ؛ اکسانا - (۳) آواز اونچی کرنا ؛ بھوک تیز کرنا - (۴) شدید یا نا گوار بنانا ؛ چر پرا کرنا - (۵) عجلت کرنا -

**sharpener**, *n.* : تیز کرنے والا ؛ تیز کرنے والا شخص یا آلہ -

**sharpness**, *n.* : تیزی ؛ جلدی ؛ چر پراھٹ ؛ تیز فہمی ؛ شدت وغیرہ -

**sharply**, *adv.* : تیزی سے ؛ سختی سے جیسے (*rebuked s.*) -

**Sharp**, *v. t. & i.* : (۱) تیز کرنا؛ دھار لگانا؛ دھار تیز کرنا؛ سان پر لگانا؛ سان پر رکھنا (متروک عامیانہ) - (۲) آواز کا تیز کرنا ؛ آواز اٹھانا - (۳) دھوکا دینا یا چالاکی کرنا ( تاش کھیل وغیرہ میں ) -

**sharper**, *n.* : عیار ؛ دغاباز -

**Shatter**, *v. t. & i.* : (۱) ریزہ ریزہ کر ڈالنا یا ہو جانا ؛ پاش پاش کر ڈالنا ؛ چور چور کر ڈالنا ؛ توڑ ڈالنا ؛ ٹوٹ جانا - (۲) الٹ پلٹ کر دینا ؛ بے ترتیب کر دینا ؛ مختل کرنا - (۳) تباہ کرنا؛ برباد کرنا یا ہونا ؛ ضایع کرنا -

*shattered nerves* : مضمحل اعصاب -

*shattered hope* : شکستہ امید -

*shattered constitution* : مضمحل جسم -

**Shave**, *v. t. & i.* ( p. p. *-ed*& chiefly as adj *-en* ) : (۱) حجامت بنانا ؛ اصلاح بنانا ؛ خط بنانا ؛ بال کاٹنے یا تراشنے ؛ مونڈنا ( جیسے *has shaved off* or *shaved his beard* ) - (۲) چھیلنا ؛ تراشنا ؛ کاٹنا ؛ چھانٹنا - (۳) قتلے کرنا ؛ ٹکڑے کرنا ؛ ورق اتارنا - (۴) بالکل قریب سے گزرنا ؛ ذرا چھوتے ہوئے گزرنا - (۵) لوٹنا ؛ ٹھگنا ؛ کپڑے اتارنا ؛ مونڈنا ؛ چھیننی ؛

*s.-hook* : دھاتوں کے چھیلنے کا آلہ ؛ ٹانکی -

*shaving.-brush* : حجامتی برش ؛ کوچی -

*shaving.-horse* : چوب تراش ؛ چھیلنے کی گھوڑی ؛ ایک بنچ جس میں شکنجہ لگا ہوتا ھے ، اس میں اس لکڑی کو کس دیتے ہیں جسے چھیلنا منظور ہوتا ھے -

**shaven**, *a.* : ترا شیدہ ؛ منڈا ہوا جیسے ( *a s. chin* منڈی ہوئی ٹھوڑی ) -

**shaving**, *n.*: (۱) موتراشی؛ اصلاح؛ حجامت؛ خط -(۲)چھیلن-

**Shave**, *n.* : (۱) اصلاح ؛ حجامت ؛ خط ؛ موتراشی - (۲) قرب ؛ نزدیکی - (۳) چوب تراش چھرے وغیرہ کا پھل جس کے دونوں طرف دستے ہوں - (۴) قاش ؛ ٹکڑا ؛ قتلا ؛ پھانک - (۵) دھوکا ؛ فریب ؛ مکر ؛ عیاری ؛ دغا بازی -

*I must have a s.*: مجھے حجامت کرنی چاہیے یا کرانی چاہیے-

*a penny a s.* : ایک پینی فی حجامت ؛ ایک آنہ حجامت -

*he had a close s. of it* : وہ بال بال بچا ؛ وہ بال بال بچ گیا-

**Shaveling**, *n.* : (۱) ( قدیم ) سر منڈا ؛ سر منڈی ؛ سر منڈے ؛ ریش ترا شیدہ ؛ قلندر ؛ راہب ؛ پادری وغیرہ -

**Shaver**, *n.* : (۱) حجام ؛ حلاق ؛ موتراش ؛ نائی؛ مونڈنے والا - (۲) ٹھگنے والا ؛ ٹھگ؛ دھوکا باز ؛ فریبی- (۳) (روز مرہ) نو خیز ؛ نو عمر ؛ نو جوان ( جیسے *young s.* ) -

**Shavian**, *a.* : بر نرڈ شا ( G. B. Shaw ) ڈراما نگار کے طرز میں ، یا اس کے طرز کا -

**Shaw**, *n.*: ( قدیم ؛ شاعرانہ ) جھاڑی؛ جھاڑ ؛ جھاڑ جھنکاڑ ؛ جنگل-

**Shawl**, *n.* : (۱) شال ؛ دو شالہ - (۲) ( کسی شخص کو ) شال اڑھانا -

*s.-dance* : رقص دو شالہ ؛ وہ ناچ جس میں ناچنے والا شال کو لہراتا ھے -

*s.-pattern* : شال کی وضع کی نقل؛ نمونۂ شال -

**Shawm**, *n.* : شام ؛ ایک باجے کا نام جو اب متروک ھے -

**Shay**, *n.* : ( متروک ، مزاحیہ یا عامیانہ ) = *chaise* -

**She**, *pron.* : (۱) ضمیر واحد مونث - (۲) خاتون ؛ عورت ؛ صنف نازک ( obj. *Her*, possess. *Hers*, pl. *they* &c. ) (۳) مادہ ( جیسے *s. ass* یا *s. goat* ) -

*the not impossible s.* : وہ عورت جس کے ساتھ عشق و محبت ممکن ہو -

*is the child a he or a s.* : بچہ لڑکا ھے یا لڑکی -

*had a litter of 2 shes & a he* : کتیا نے تین بچے دیے ہیں ایک نر دو مادہ -

*s.-devil, s.-cat* : شیطانی ؛ بد باطن ؛ کینہ ور عورت -

*s.-oak* : آسٹریلیا کی ایک جھاڑی -

*s.-pine* : آسٹریلیا کا ایک قسم کا صنوبر -

**Shea**, *n.* : شیا ؛ ایک قسم کا پودا جو افریقہ کے مغربی علاقوں میں ہوتا ھے ، اس سے ایک قسم کا مکھن نکلتا ھے -

*s.-butter* : شیا مکھن -

**Sheading**, *n.* : ضلع ، پرگنہ ؛ *Isle of man* کے چھ حصے ہیں اور ہر حصے کا نام شیڈنگ ھے -

**Sheaf**, *n.* (pl.*-ves*) & *v. t.*: (۱) گٹھا ؛ گٹھی ؛ مٹھا جیسے *s. of arrows* تیروں کا گٹھا ؛ تیروں کا مٹھا ) - (۲) پولی ( اناج کے پودوں کی ) - (۳) ( فصل ) گٹھا باندھنا ؛ پولیاں باندھنا -

*s. of papers* : کاغذوں کا مٹھا -

*s.-binder* : گٹھے باندھنے کا آلہ -

**Shear**, *v. t. & i.* ( past *- ed* &archaic *shore*; p. p. *shorn*, rarely *sheared*): (۱) کاٹنا؛ چھانٹنا ؛ کترنا ؛ مونڈنا ( جیسے *to s. sheep* بھیڑ مونڈنا ؛ اون کترنا) - (۲) (مجازاً)

لوٹنا؛ دھر کا دینا (جیسے *he was shorn of his possession*؛ محروم کرنا ( جیسے *s. of glory* ) - (۳) ( عمارت وغیرہ کا ) بوجھ سے مسخ ہو جانا یا ٹوٹ جانا ؛ بوجھ سے توڑ ڈالنا

*he shore off his plume* : (شاعرانہ) اس نے اس کا طرہ کاٹ ڈالا

*s. a cloth* : کپڑے کا رُوان یا پھوسڑے کترنا -

*s.-water* : ایک دریائی پرندہ ( لمبی ٹانگوں کا ) -

**shearer**, *n.* : کاٹنے والا ؛ کترنے والا ؛ مونڈنے والا -

**Shear**, *n.* : (۱) قینچی ؛ مقراض ؛ کترنی (جیسے *I want a pair of ss.* ) - (۲) (میکانک) عمارت وغیرہ پر دباؤ کا بوجھ -

*shearbill* : ایک قسم کا دریائی پرندہ جو سطح آب سے ملتا ہوا اُڑتا ھے -

*s. grass* : ایک قسم کی گھاس ' جس کی پتیاں پتلے کناروں کی ہوتی ہیں -

*s. legs* : دیکھو *sheer* -

*s. steel* : ایک خاص قسم کا فولاد جس سے قینچیاں یا دوسرے کاٹنے کے آلے بنائے جاتے ہیں -

*sheartail* :- یہ ایک پرندہ ھے جس کی دم مقراض نما ہوتی ھے-

**Shearling**, *n.*: وہ بھیڑ جس کی اون صرف ایک بار کتری گئی ہو-

**Sheat-fish**, *n.* : میٹھے پانی کی سب سے بڑی مچھلی -

**Sheath**, *n.* : (۱) غلاف ؛ میان ؛ نیام - (۲) ( نباتیات ' حیوانیات ' تشریح وغیرہ ) جھلی ؛ غلاف ؛ خول وغیرہ - (۳) ( دریا کا ) بند ( خالی پتھروں کا ) -

**sheathless**, *a.* : بے نیام ؛ بے غلاف

**Sheathe**, *v. t.*: (۱) میان یا نیام میں رکھنا- (۲) غلاف میں رکھنا ' غلاف وغیرہ چڑھانا -

*s. the sword*: تلوار کو میان میں رکھو' (مجازاً) جنگ ختم کرو-

**sheathing**, *n.* : میان ؛ نیام ؛ غلاف ؛ خول ؛ جہاز کے پیندے کے لیے آھنی چادر ( بغرض حفاظت ) -

**Sheave**, *n.* : چرخی -

**Sheave**, *v.t.* : اناج کے گٹھے یا مٹھے باندھنا ؛ پولیاں بنانا -

**Sheaves** : دیکھو *sheaf* -

**Shebeen**, *n.*: بوزہ خانہ ؛ شراب خانہ؛ وہ شراب خانہ جس کے لیے اجازت نامہ نہ ہو -

**Shed**, *v.t.*: (۱) گرانا؛ جھاڑنا؛ چھوڑ دینا (جیسے *prime minister sheds colleagues* وزیراعظم اپنے رفیقوں کو چھوڑ دیتا ھے) - (۲) گرانا ؛ بہانا ( خون یا آنسو ) (جیسے *he s. his blood for his country* اُس نے اپنے وطن کے لیے اپنا خون بہا دیا ) - (۳) ڈالنا ؛ پھیلانا ؛ برسانا ( جیسے *s. light on* کسی شے پر روشنی ڈالنا؛ *s. love around one* محبت کی روشنی پھیلانا ) -

*tree sheds leaves* : درخت پتے گراتا ھے یعنی درخت کی پتیاں جھڑ جاتی ہیں -

*stags s. horns* : بارہ سنگے سینگ گراتا ھے ( یعنی سینگ جھڑ جاتے ہیں ) -

*snake sheds skin* : سانپ کینچلی بدلتا ھے -

*s. tears* : اشک بار ہونا ؛ اشک ریز ہونا ؛ اشک باری کرنا ؛ رونا ؛ آنسو بہانا ؛ آنسو گرانا ؛ اشک ریزی کرنا -

*s. perfume* : خوشبو پھیلانا -

**shedder**, *n.*: پھیلانے والا ' گرانے والا وغیرہ -

**Shed**, *n.*: سائبان ؛ چھپر ؛ اُسارا -

**shedding**, *n.*: سائبان' اُسارے ( مجموعی طور پر ) -

**Sheen**, *n.*: ( شعر ) چمک ؛ دمک ؛ روشنی ؛ جلوہ ؛ تجلی؛ نور -

**sheeny**, *a.*: نورانی؛ چمک دار ؛ چمکیلا ؛ منور -

**Sheep**, *n.*(pl. the same): (۱) بھیڑ؛ بھیڑیں؛ میش- (۲) شرمیلا؛ جھینپو؛ جھجھکنے والا - (۳) پادری کے علاقے کے لوگ -

*s. & goats* : نیک و بد (بحوالۂ متی باب ۲۵ آیت ۳۳) -

*black s.*: بد معاش ؛ شریر ؛ پاجی -

*cast s.'s eyes* : محبت بھری نگاہوں سے دیکھنا -

*follow like s.*: اندھے کی طرح پیچھے پیچھے ہو لینا ؛ تقلید محض کرنا -

*as well be hanged for a s. as for a lamb* : یعنی جب میمنے کی چوری کی سزا وھی ھے جو بھیڑ کی چوری کی ھے تو بھیڑ کیوں نہ چرائیں ؛ دلیرانہ جرم کا ارتکاب کرنا -

*s. that have no shepherd* : بے یارو مددگار -

*wolf in s.s' clothing* : بھیڑ کے لباس میں بھیڑیا -

*s.-back* : چٹان جو برف کے تودے کے عمل سے چکنی ہو گئی ہو -

*s.- biter* : مکھی جو بھیڑوں کو ستاتی ھے اور اُن کی اُون میں انڈے دیتی ھے -

*s.-bot* : بھیڑ مکھی؛ چچڑی؛ وہ مکھی جو بھیڑوں کو ستاتی ھے -

*s.-cote* (archaic), *s. fold*, *s. pen* (*rare*): بھیڑوں کا باڑا -

*s. dip*, *s. wash* : اُون رکھشا ؛ جراثیم کُش ؛ ایک مرکب جس میں جراثیم سے پاک کرنے کے لیے بھیڑ کو غوطہ دیتے ہیں -

*s. dog* : گڈریے کا کُتا -

*s.-farmer*, *s. master* : بھیڑیں پالنے والا یا رکھنے والا -

*s.-hook* : گڈریے کا آنکڑہ -

*s.-louse*, *s. -tick* : بھیڑ کی جوں؛ چچڑی -

*s.-pox* : بھیڑوں کی بیماری جو چیچک سے مشابہ ہوتی ھے -

*s.-run* : بھیڑوں کی چراگاہ ( خصوصاً آسٹریلیا میں ) -

*s.'s-bit* : ایک قسم کا پودا -

*s.-fescue* : مرغزاری گھاس -

*s.-faced* : شرمیلا -

*s. shank* : گرہ یا حلقہ جس کے ذریعے عارضی طور پر رسی کی لمبائی گھٹائی جاتی ھے -

*s.s' -head* : ایک قسم کی مچھلی -

*s. shearing* : بھیڑ مونڈن؛ بھیڑوں کے مونڈنے کے وقت کی تقریب -

*s. skin* : (۱) بھیڑ کی کھال ' میشی - (۲) پوستین ؛ غالیچہ ' میشی- (۳) دستاویز میشی - (۴) جلد باندھنے کا چمڑا ' میشی -

*s. walk* : بھیڑوں کی چراگاہ -

*s. wash* : دیکھو *s. dip* -

**sheepish**, *a.*: (۱) میش صفت ؛ بھیڑ جیسا - (۲) بزدل ؛ شرمیلا ؛ جھینپو -

**sheepishly**, *adv.*: شرمیلے پن سے -

**sheepishness**, *n.*: شرمیلا پن ؛ بزدلی -

**Sheer**, *a.& adv.*: (۱) فقط؛ صرف؛ محض؛ بالکل؛ نرا؛ نپٹ؛ سراسر؛ سرتاسر ؛ سر تاپا ( جیسے *a s. impossibility* ناممکن محض) - (۲) ( تجارتی ' کپڑا وغیرہ ) صاف شفاف- (۳) ( چٹان؛ چڑھائی ' اُتار وغیرہ ) عموداً ؛ سیدھا ؛ کھڑا ؛ بلا ڈھلان - (۳)

بالکل ؛ بے کم و کاست جیسے -

*he fell 5000 feet s.* : وہ پانچ ہزار فٹ کی بلندی پر سے سیدھا گرا -

*it is torn s. by the root* : وہ بالکل جڑ سے اُکھاڑ ڈالا گیا ھے -

*it rises s. from water* : وہ سیدھا پانی سے نکلا ھے -

**Sheer,** *v.i.* : (۱) ( جہاز رانی ) منحرف ہونا ؛ اصل رستے سے ہٹ جانا یا کترا جانا - (۲) ( ایسے شخص سے جس سے نفرت یا ڈر یا ناراضی ہو ) الگ ہو جانا ؛ جدا ہو جانا ؛ صحبت ترک کرنا -

**Sheer,** *n.*: (۱) ( جہاز رانی ) جہاز کا اصل رستے سے انحراف - (۲) جہاز کا جھکنا سامنے یا پیچھے کی طرف -

**Sheer,** *n.pl.*: ایک آلہ ھے جس کے ذریعے بھاری بوجھ وغیرہ اُٹھا کر جہاز میں ڈالتے ہیں ( یہ دو بلیاں ہوتی ہیں جن کے سرے اُوپر سے بندھے ہوئے اور ٹانگیں الگ ہوتی ہیں ) اِسے *s. legs* اور *shear legs* کہتے ہیں -

*s.-hulk* : جہاز کا ڈھانچا ، جس سے مذکورہ آلہ کا کام لیا جائے -

**Sheet,** *n.*: (۱) چادر ؛ پلنگ کی چادر ؛ پلنگ پوش - (۲) ( کاغذ کا ) تاو ؛ تختہ ( جیسے *s. of note paper* ) - (۳) ( پانی ، فولاد ، شیشے وغیرہ کی ) چادر ( جیسے *s. of iron, glass* ) - (۴) باد بان کے نچلے گوشہ کی رسی یا زنجیر جو باد بان کھولنے بند کرنے کے کام آتی ھے ( جیسے *flowing s.* یعنی پوری طرح کھچی ہوئی نہیں ) - (۵) اخبار ؛ پرچہ ( جیسے *a penny s.*، ایک پینی والا اخبار ؛ *scurrilous s.* دریدہ دھن اخبار ) -

*he is between the ss.* : وہ آرام کر رہا ھے ؛ وہ محو خواب ھے -

*the book is in ss.* : کتاب چھپ گئی ھے لیکن جلد بندی نہیں ہوئی -

*a s. of quarto* : تختے کو دہرا موڑ کر چار ورق بنا لیے جاتے ہیں -

*a s. in the wind* : ( عامیانہ ) قدرے مخمور -

*three ss.* : ( عامیانہ ) خوب مخمور ؛ بد مست -

*s.-anchor* : (۱) سب سے بڑا لنگر - (۲) آخری سہارا یا پناہ -

*s. copper, iron, metal* : چادری تانبا ؛ لوہا ؛ دھات -

*s. glass* : چادری شیشہ -

*s. lightning* : بجلی کی چادر یعنی جو آسمان پر دور تک پھیلی ہوئی نظر آئے -

**sheating,** *n.*: (۱) بستر کی چادر بنانے کا پارچہ - (۲) تختوں یا دھات کی مسلسل باڑ -

**Sheet,** *v.t.* : (۱) چادر ڈالنا ؛ چادر ڈھانکنا یا ڈھکنا ؛ چادر اوڑھانا ؛ چادر بچھانا ؛ چادر پھیلانا - (۲) چادروں کی صورت میں بنانا یا ڈھالنا -

*the sheeted dead* : کفن سے ڈھکا ہوا مُردہ -

*s. rain* : بارش کی چادریں ؛ ایسی بارش جو جھالوں میں برسے -

*s. home* : باد بان کو رسیوں اور زنجیروں سے کسنا -

**Sheik, Sheikh,** *n.*: شیخ -

*S. ul Islam* : شیخ الاسلام ؛ قسطنطنیہ کا مفتیءِ اعظم -

**Shekarry,** *n.*: دیکھو *shikaree* -

**Shekel,** *n.*: یہودیوں کے ایک وزن کا ایک پیمانہ ؛ یہودیوں کا ایک نقرئی سکہ ؛ ( بصورت جمع ) مال و دولت ؛ زر و جواہر ( جیسے *he is fond of his ss.* ) -

**Shekinah, Shechina,** *n* : شکینہ ؛ ہیکل سلیمانی میں خداوند ذوالجلال کا نزول اجلال -

**Sheldrake,** *n.*: شوخ رنگ کی جنگلی بطخ -

**Shelf,** *n.* (pl. *-ves*) (۱) دیوار وغیرہ سے باہر نکلا ہوا یا اس میں جڑا ہوا پتھر یا تختہ ؛ الماری کے اندر کا تختہ ( جس پر کتابیں یا کوئی اور سامان رکھا ہو ) - (۲) چٹان کے پہلو کا باہر نکلا ہوا حصہ ؛ چھجا - (۳) ریتی ( کنار آب ) ؛ ترائی -

*on the s.* : طاق پر ؛ طاق نسیاں پر ( خصوصاً گزشتہ کام یا خدمات ) -

**Shelfful** *n.* : تختہ بھر -

**shelved,** *a.* : الماری دار ؛ تختہ دار -

**Shell,** *n.* : (۱) چھلکا ؛ پوست ؛ بکل ؛ کھال ؛ خول ؛ کھپرا ؛ بھوسا - (۲) گھونگا ؛ صدف ؛ سیپی - (۳) ( اسکول میں ) درمیانہ درجہ - (۴) خاکہ ( کسی منصوبے یا تجویز کا ) - (۵) ہلکی دوڑ کی کشتی - (۶) دستانۂ شمشیر - (۷) بم کا گولہ ؛ شیل کا گولہ ( توپ وغیرہ کے لیے ) - (۸) دھات یا کاغذ کا خول یا خالی خانہ ، کار توس ، آتش بازی وغیرہ کا - (۹) نمود و نمایش ؛ دکھاوا ؛ ظاہری مشابہت یا نمایش - (۱۰) اندرونی تابوت - (۱۱) بربط ؛ چنگ - (۱۲) نا مکمل مکان یا جہاز کی بیرونی دیواریں ؛ کوئی ایسا ڈھانچا یا بیرونی حصار جس کا اندرونی حصہ پورا نہیں ہوا یا ڈھے گیا ھے -

*come out of one's s.* : کم سخنی یا حجاب ترک کرکے خوب بات چیت کرنے لگنا -

*s.-back* : ( جہازی عامیانہ ) پرانا ملاح -

*s.-bark* : ایک قسم کا اخروٹ کا درخت -

*s.-bit* : برما کرنے کی انی -

*s. button* : خلائی بٹن ؛ دھات کا گول بٹن ، جس کے اُوپر کپڑا منڈھا ہوتا ھے -

*s.-fish* : صدفی نیز کھپرے دار مچھلی -

*s.-gun* : گولہ انداز یا بم انداز توپ -

*s.-heap, s.-mound* : پیش تاریخی یا قدیم زمانے کا گھورا ( خصوصاً ہڈیوں اور کوڑیوں کا ) -

*s. lime* : سیپی کا چونا -

*s.-jacket* : بے وردی کوٹ یا جاکٹ ( جو پیچھے کمر تک پہنچتا ھے ) -

*s.-marble* : سنگ مر مر کی وہ قسم جس میں متحجر سیپیاں ہوں ؛ صدفی مر مر -

*s. money* : کوڑیاں وغیرہ -

*s. shock* : جنگ میں گولہ باری وغیرہ سے جو دماغ یا گویائی کو صدمہ پہنچتا ھے -

*s.-work* : سیپ کا کام ( دیواروں وغیرہ پر ) -

*s. proof* : بم روک ( یعنی گولہ باری سے محفوظ ) -

**(-)shelled,** *n.* : چھلکے دار ؛ خول دار وغیرہ -

**shellless,** *a.* : بے پوست ؛ بے خول وغیرہ -

**shelly,** *a.* : صدف دار ؛ سیپیوں بھرا ؛ گھونگوں بھرا -

**Shell,** *v. t. & i.* : (۱) چھیلنا ؛ چھلکا اُتارنا یا اُترنا ؛ بکل اُتارنا یا اُترنا (۲) دانے نکالنا ؛ دانوں کو بالوں سے الگ کرنا ؛ بیج نکالنا ( جیسے *s. peas* ) - (۳) غلاف یا خول چڑھانا ؛ غلاف یا خول مہیا کرنا ؛ خول وغیرہ سے پاٹ دینا - (۴) گولہ باری کرنا ؛ گولہ اندازی کرنا - ( دھات وغیرہ کا ) پرت پرت نکلنا -

*s. out* : ( عامیانہ ) ادا کرنا یا ہونا ؛ بے باق کرنا یا ہونا ؛ دے ڈالنا -

**shelling,** *n.* ; بم باری ؛ گولہ باری ؛ گولہ اندازی -

**Shellac**, *n.* & *v. t.* : (۱) چپڑا؛ لاکھ -(۲) لاکھ سے وارنش کرنا ؛ لاکھ لگانا

**Shelter**, *n* & *v. t.* & *i.*: (۱) پناہ ؛ پناہ گاہ ؛ جائے پناہ ؛ بچاو ؛ بچاو کی جگہ ؛ آڑ ؛ روک ؛ مسکن ( جیسے *cabman's s.* گاڑی بان کی جائے پناہ یا مسکن ) - (۲) مامن ؛ جائے امن و حفاظت ( *v.t.* ) (۳) - ( جیسے *find, take, s.* پناہ لینا ) - پناہ دینا ؛ امن دینا ؛ حفاظت کرنا ؛ محافظت کرنا - (۴) چھپانا ؛ محافظت کرکے بچانا ( کسی اِلزام سے ) - (۵) دامن پکڑنا ؛ پناہ لینا ؛ حفاظت میں آنا -

**shelterless**, *a.* : بے پناہ ؛ غیر محفوظ ؛ بے سایہ -

*take s. under ( something )* : ( کسی چیز کے ) نیچے پناہ لینا ؛ ( کسی چیز کے ) سایہ میں پناہ لینا -

*s. oneself under, beneath, behind* : ( کسی کے ) نیچے یا پیچھے پناہ لینا -

**Shelty, Sheltie**, *n.* : شٹ لینڈ کا ٹٹو

**Shelty**, *n.* : جھو نپڑا ؛ جھونپڑی ؛ کٹی -

**Shelve**, *v. t.* : (۱) طاق یا تختے پر رکھنا (مجازاً) ملتوی کر دینا ؛ معرض التوا میں ڈال دینا ؛ ترک کرنا ( جیسے *s. the measure*, ) - (۲) موقوف کرنا ؛ بر خاست کرنا ؛ نکال دینا ( جیسے *s. people too old to work* ) - (۳) الماری میں تختے لگانا -

**shelving**, *n.*: (۱) اسم مذکورہ بالا معنوں میں - (۲) الماری بنانے کا سامان یا تختے - (۳) ( مجموعی طور پر ) الماریاں -

**Shelve**, *v. i.*: ڈھلواں ہونا -

**Shelves**, *n.*: دیکھو Shelf -

***Shema***, *n.* : یہودیوں کے کلمۂ ایماں کا پہلا لفظ جس کے معنی " سنو " ہیں -

**Sheol**, *n.*: یہودیوں کا برزخ یا عالم ارواح ؛ قبر یا گور -

**Shepherd**, *n.* & *v. t.*: (۱) چوپان ؛ شبان ؛ گڈریا ؛ گلہ بان -(۲) (مجازاً) راعی ؛ پادری (جو دینی نگہبان ہے جیسے *the Good S.*, Christ) - (۳) ( *v. t.* ) بھیڑیں چرانا ؛ بکریاں چرانا ؛ حفاظت و نگہداشت کرنا ( نیز مجازاً ) -

*s.'s -club, -joy,-knot,-rod,-purse* : یہ سب پودوں کے نام ہیں -

*s.'s crook* : گڈریے کی آنکڑے دار لکڑی

*s.'s plaid* : سفید سیاہ خانوں کا کپڑا ( چیک )

**shepherdess**, *n.* : گڈرنی -

**Sheppy**, *n.* : باڑا ( بھیڑوں کا ) -

**Sheraton**, *n.* : شراٹنی ' ( منسوب بہ T. Sheraton ) مکان کا سامان ؛ فرنیچر جو طامس شراٹن نے انگلستان میں اٹھارھویں صدی عیسوی میں رائج کیا تھا ( جیسے *S. chairs* ) -

**Sherbet**, *n.* : شربت -

**Sherd** : دیکھو shard -

**Sherif, shereef**, *n.* : (۱) شریف ؛ سید ؛ آل نبی ؛ اولاد علی - (۲) مکۂ معظمہ کا حاکم اعلیٰ ؛ شریف مکہ -

**Sheriff**, *n.* : شیرف ؛ انگریزی کونٹی ( county ) یا شائر ( shire ) کا افسر اعلیٰ جس کے ذمے امن قائم رکھنا ہوتا ہے اور عدالتوں کی نگرانی میں عدل و انصاف عمل میں لاتا ہے اور انتخابات وغیرہ میں صدارت کرتا ہے -

**Sheriffalty, sheriffdom, sheriffhood, sheriffship**, *nn.*: عہدۂ شیرف ؛ شیرف کا علاقہ یا حدود ارضی -

**Sherry**, *n.*: شیری ' جنوبی ہسپانیہ یا زیرے (*xeres*) کی سفید شراب -

*brown s.* : سیاہی مائل شیری -

*s -glass* : شیری پینے کا گلاس -

*s. cobbler* : برف میں لگی ہوئی شراب یا شربت وغیرہ جو تنکے کے ذریعے پیا جاتا ہے -

**Shetland**, *n.* : جزائر شٹ لینڈ ' چند چھوٹے چھوٹے جزیروں کا مجموعہ جو اسکاٹستان کے شمال مشرق کی طرف واقع ہیں -

*S. lace* : شٹ لینڈی بیل یا لیس جو موٹی اون سے بنائی جاتی ہے -

*S. pony* : شٹ لینڈی یابو -

*S. wool* : باریک اور نفیس قسم کی اون -

**Shew** : دیکھو show -

*shewbread* : دیکھو show - ( ۱ )

**Shiah, shiite**, *nn.* : شیعہ -

**Shibboleth**, *n.* : (۱) لفظ یا کلمۂ امتیازی ؛ کسی جتھے کا خاص کلمہ یا لفظ ( بحوالہ کتاب منصفان باب ۱۲ آیت ٦ ) - (۲) دقیانوسی ' فرسودہ یا متروک خیال وغیرہ -

**Shield**, *n.* & *v.t.*: (۱) سپر ؛ ڈھال -(۲) حفاظتی پلیٹ ؛ سپر ؛ روک ؛ آڑ ( مشین میں ) - (۳) حمایت ؛ پناہ - (۴) حمایتی ؛ محافظ ؛ نگہبان - (۵) (نباتیات و حیوانیات) سپر ؛ سپر نما عضو یا حصہ - ( نقابت ) سپر یا ڈھال جس پر کسی شخص یا خاندان کا مارکہ بنا ہوتا ہے - (٦) ( فعل ) بچانا ؛ حفاظت میں لینا ؛ امن دینا ؛ پناہ دینا ( اس میں اکثر الزام یا سزا سے بچانے کے لیے اخفاء حقیقت کے معنی مضمر ہوتے ہیں ) -

*s. -fern* : ایک قسم کا عام خوبصورت فرن جس پر سپر نما غلاف ہوتا ہے -

*s. -hand* : بایاں ہاتھ ؛ الٹا ہاتھ -

*the other side of the s.*: (۱) سپر کا دوسرا رخ یا تصویر کا دوسرا رخ - (۲) کسی مسئلے کا وہ پہلو جو زیادہ نمایاں نہ ہو یا جو خیال میں نہ آیا ہو یا اس کی طرف سے غفلت کی گئی ہو -

**shieldless**, *a.* : بے سپر -

**Shier**, *a.* : shy کا تفضیل بعض -

**Shiest**, *a.* : shy کا تفضیل کل -

**Shift**, *v. t.* & *i.* : (۱) بدلنا ؛ پلٹنا ؛ تغیر و تبدل کرنا ؛ تبدیلی کرنا - (۲) تبادلہ کرنا - (۳) منتقل کرنا یا ہونا - (۴) کسب معاش کی صورت نکالنا ؛ کسی طرح سے بھی گزر کرنا - (۵) بری بھلی طرح کام نکالنا ؛ جو بن پڑے کرنا - (٦) ( کسی کام کی ) ترکیب نکالنا ؛ رستہ نکالنا ؛ سبیل نکالنا ؛ جتن کرنا - (۷) گول بات کرنا ' گول مول جواب دینا ؛ ٹال جانا -

*to s. one's ground* : بحث بدل دینا ؛ بحث وغیرہ میں نئی صورت نکالنا -

*to s. one's lodging* : تبدیل سکونت یا تبدیل مکان کرنا -

*to s. load into other hand* : ہاتھ بدلنا ؛ بوجھ کو ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں لینا -

*s. the scene* : سین یا منظر بدل دینا -

*s. one's shirt* : ( قدیم ) قمیص بدل ڈالنا -

*he shifts & prevaricates* : ( شاذ ) وہ حیلے حوالے یا ٹال مٹول کرتا ھے -
*the scene shifts* . : سین بدلتا ھے ؛ منظر بدلتا ھے
*cargo shifted* : بوجھ اپنی جگہ سے ھل جل گیا یا سرک گیا -
*s. about* : ھلنا جلنا
*s. off ( responsibility &c. )* : ذمہ داری وغیرہ سے بچنا یا دوسرے پر ڈال دینا -
*wind shifts round to the E* : ھوا کا رخ مشرق کو بدل جاتا ھے ؛ ھوا پروا ھو جاتی ھے -

**Shift**, *n.* : (۱) تبدیلی ؛ انتقال مکان - (۲) تبدیل مزاج - (۳) تبادلہ - (۴) تغیرات ؛ نشیب و فراز - (۵) ادل بدل ؛ باری باری سے بدلنا ؛ دور - (۶) ( مزدوروں کی ) بدل چوکی ؛ اس کا وقت معینہ - (۷) نئی ترکیب ؛ حکمت ؛ مصلحت - (۸) چالاکی ؛ عیاری ؛ دم بازی - (۹) ٹال مٹول ؛ گول مول بات - (۱۰) (قدیم) قمیص - (۱۱) اینٹ کی چنائی وغیرہ میں ایسی ترکیب کہ ایک قطار کے جوڑ دوسری قطار کے جوڑوں سے نہ ملیں -
*the ss. & changes of life* : زندگی کے نشیب و فراز -
*s. of crops* : فصلوں کا دور -
*make s.* or *a s.* : ترکیب کرنی ؛ سبیل نکالنی ؛ کسی نہ کسی طرح کام چلانا -
**shiftless**, *a.* : بے نوا ؛ بے تدبیر -
**shiftlessly**, *adv.* : بے تدبیری سے ؛ بری طرح -
**shiftlessness**, *n.* : بے تدبیری وغیرہ -
**shifty**, *a.* :- چالاک؛ عیار؛ مکار؛ فریبی(*s. eyes*-پر فن آنکھیں)
**shiftily**, *adv.* : عیارانہ ' مکارانہ وغیرہ -
**shiftiness**, *n.* : عیاری ؛ مکاری ؛ فن فریب -

**Shiite** : دیکھو shiah -

**Shikar**, *n.* : شکار -

**Shikaree, shikari, shekarry**, *n.* : شکاری -

**Shillelagh, shillalah, shillelah, shillaly**, *n.* : شاہ بلوط یا blackthorn کا سونٹا ( آئرستان ) -

**Shilling**, *n.* : شلنگ ؛ برطانوی سکہ جو پونڈ کا بیسواں حصہ ھے اس میں بارہ پینس ھوتے ھیں ( اس کا مخفف s. ھے ) -
*take King's or Queen's s.* : فوج میں بھرتی ھونا ( نئے رنگروٹ کو ایک شلنگ دیا جاتا تھا اس سے یہ محاورہ بنا )-

**Shilly- shally**, *n. & v. i.* : (۱) تذبذب ؛ ڈانواں ڈول ھونا ؛ شش و پنج ؛ دگدا ؛ پس و پیش ؛ اگر مگر ؛ سوچ بچار - (۲) متذبذب ھونا ؛ ڈانواں ڈول ھونا ؛ شش و پنج میں ھونا ؛ پس و پیش میں ھونا -

**Shily**, *adv.* : شرمیلے پن سے ( دیکھو shy ) -

**Shim**, *n. & v. t.* : (۱) پچر ؛ فانہ - (۲) پچر لگانا -

**Shimmer**, *n. & v. t.* : (۱) ٹمٹماھٹ- (۲) ٹمٹمانا؛ جھلکنا؛ چمکنا -

**Shimmy**, *n.* : ( روز مرہ ' اصطلاح اطفال وغیرہ ) قمیص ؛ کرتا -

**Shin**, *n. & v. t. & i.* : (۱) مقدم الساق ؛ پنڈلی کا اگلا حصہ - (۲) درخت' دیوار وغیرہ پر چڑھنا ( ھاتھوں اور ٹانگوں کے بل ) - (۳) پنڈلی پر لات یا ٹھوکر مارنا ؛ فٹ بال میں حریف کی پنڈلی پر ٹھوکر لگانا -
*s. bone* : نلی ؛ پنڈلی کی نلی -
*s. of beef* : گائے کی پنڈلی ؛ بیل کی نلی -
*s. guard* : محافظ ساق ؛ساق پوش -

**Shindy**, *n.* : جھگڑا ؛ قضیہ ؛ فساد ؛ ھنگامہ ؛ شور شر ؛ غل غپاڑا -
*kick up a s.* : ھنگامہ یا فساد برپا کرنا -

**Shine**, *v. i.&t* - (*shone*): چمکنا؛روشنی ھونا؛یاروشنی آنا؛ تاباں ھونا؛ درخشاں ھونا ؛ رونق دار ھونا ؛ بارونق ھونا ( جیسے *her face shone with soap* اس کا چہرہ صابون سے چمک اٹھا ؛ *his face shone with gratitude* اس کا چہرہ جذبات احسان مندی سے تمتما اٹھا ) - (۲) چمکنا یعنی نمایاں ھونا ؛ ممتاز ھونا ؛ سبقت لے جانا ( جیسے *he does not s. in conversation, society* وہ گفتگو یا سوسائٹی میں ممتاز نہیں ؛ اس کو کوئی امتیازی شان حاصل نہیں ) - (۳) چمکانا ؛ چمک دار کرنا ؛ پالش کرنا ( جوتوں ' دھات وغیرہ پر ) -
*it is a shining example* : یہ روشن مثال ھے -

**Shine**, *n.* : (۱) روشنی ؛ چمک دمک ؛ کھلا موسم ( جب مطلع صاف ھو) - (۲) ( عامیانہ ) فساد ؛ ھنگامہ ؛ جھگڑا؛ قضیہ-
*rain or s.* ( روز مرہ ) بارش ھو یا کھلا ؛ خواہ مطلع صاف ھو یا بارش ھوتی ھو( جیسے *I will come to you rain or s.*)-
*put a good s. on boots* : جوتوں پر خوب پالش لگاؤ
*take the s. out of* : (۱) کسی شے کی چمک مدھم کر دینا ؛ کسی شے کی جدت یا رونق کھو دینا - (۲) کسی سے بڑھ جانا ؛ ماند کر دینا ؛ سبقت لے جانا -

**Shiner**, *n.* : (۱) چمکنے والا؛ دمکنے والا ؛ چمکا نے والا (جیسے پالش وغیرہ) - (۲) ( عامیانہ ) سکہ' خصوصاً پونڈ ؛ گنی - (۳) (جمع) ' مال ؛ دولت - (۳) مچھلی کی ایک قسم -

**Shingle**, *n. & v. t.* : (۱) کاٹھ کھپریل ؛ چوبی کھپرے ( چھت چھانے کے ) - (۲) پرتگے لگانا ؛ چھت بندی کرنا ؛ چھت چھانا - (۳) خشخشی بال کاٹنا ؛ سر کے بال اس طرح کاٹنا کہ بالوں کے سرے چوبی کھپریل کی طرح ھو جائیں -

**Shingle**, *n.* : چھوٹے گول پتھر یا کنکر ( دریا کے کنارے پر ) -

**Shingles**, *n.pl.* : ایک جلدی مرض جس میں جسم پر کمر کی دائیں جانب چکتے پڑ جاتے ھیں اور ان میں سوزش ھوتی ھے -

**Shinto**, *n.* : شنتو؛ قدیم جاپانی مذھب ؛ جاپانی مت (بودھ مت نے اس کو تدریجاً پسپا کر دیا ھے ) -
**Shintoism**, *n.*: شنتو مت (جو بادشاہ پرستی یا اسلاف پرستی پر مبنی ھے ) -
**Shintoist**, *n.*: شنتو پرست ؛ شنتو مت کا معتقد -

**Shiny**, *a.*: (۱) روشن ؛ تاباں ؛ چمکیلا ؛ چمک‌دار ؛ آب دار - (۲) منجھا یا رگڑا ھوا ؛ جو اسقدر منجھا یا رگڑا گیا ھو کہ چمک پیدا ھو جائے -
*s. hat, boots* : چمک دار ٹوپی ' بوٹ -
*s. coat* : پرانا ؛ گھسا ھوا ( جس کا رواں اُڑگیا ھو ) -
*s. seams* : گھسی ھوئی ' فرسودہ سیونیں -
**shininess**, *n.*: چمک دمک وغیرہ -

**Ship**, *n.* : (۱) جھاز ؛ سفینہ - (۲) ( عامیانہ ) کشتی خصوصاً دوڑ کی کشتی -
*battle-s.*: دیکھو Battle -
*s. of the line* : جنگی جھاز؛ مسلح جھاز -

*merchant-s.*: تجارتی جہاز -

*sailing -s.*: باد بانی جہاز -

*war -s.*: جنگی جہاز -

*sister s.*: دو جہاز جو ساخت میں یکساں ہوں ، اُن میں سے ہر ایک جہاز sister s. کہلائیگا -

*about s.*: گھومنے والا یا رخ بدلنے والا جہاز -

*pump-s.*: پمپ دار جہاز -

*take s.*: جہاز میں سوار ہونا ؛ جہاز میں بیٹھنا -

*on board s., on shipboard*: جہاز پر سوار -

*s. biscuit*: جہازی بسکٹ ؛ ایک قسم کا سخت بسکٹ -

*s. - breaker*: وہ ٹھیکہ دار جو پرانے جہازوں کو توڑ تا اور اس کے ٹکڑے بیچ ڈالتا ھے -

*s.-broker*: جہازی دلال؛ جہازی گماشتہ ؛ جہازی بیمہ کرنے والا -

*s.-builder*: جہاز ساز -

*s.-building*: جہاز سازی -

*s.-canal*: جہازی نہر؛ وہ مصنوعی نہر جس میں جہاز اندرون ملک تک پہنچ سکیں -

*s. - chandler(y)*: دیکھو Chandler -

*s. - candlry*: جہازی تجارت -

*s. - fever*: جہازی بخار ؛ ٹائی فس -

*s. -letter*: خط جس کو ڈاک کا جہاز نہ لے جائے بلکہ کوئی اور جہاز لے جائے -

*shipload*: جہاز بھر ؛ بار جہاز -

*shipmate*: (۱) کسی جہاز کے ہم سفر - (۲) جہاز کے مُلازمین و متعلقین ایک دوسرے کے s. mate ھیں ؛ ہم جہاز -

*s. -money*: (تاریخ) جہازی محصول؛ جو بیڑے کے لیے جہاز مہیا کرنے کے لیے لگایا جاتا تھا ؛ چارلس اول نے جب اس کی تجدید کرنی چاہی تو Great Rebellion واقع ہوا -

*shipowner*: جہاز یا جہازوں کا مالک؛ یا وہ شخص جو جہاز کے حصص کا مالک ہو -

*s.-railway*: جہازی ریل ؛ ریل جس پر جہازوں کو ایک سمندر سے دوسرے تک لے جاتے ھیں -

*s. -rigged*: سہ مستولی جہاز ؛ وہ جہاز جس میں تین یا تین سے زیادہ مستول ہوں اور اُن پر بہت سے باد بان ہوں -

*s.'s company*: دیکھو Company -

*s.'s corporal*: جہازی نائک ؛ جہاز کا دفعدار -

*shipshape*: اچھی حالت میں؛ ٹھیک ٹھاک -

*s.'s husband*: جہازی دلال -

*s.'s papers*: جہازی دستاویزیں ؛ جن سے جہاز کی ملکیت ' قومیت اور سامان کی نوعیت معلوم ہو -

*s. -way*: ایک ڈھلواں چوبی ڈھانچا جس کے ذریعے جہاز کو سمندر میں ڈالا جاتا ھے -

*s.-worm*: جہازی کیڑا ' جو جہاز کے پیندے کو کھوکھلا کر دیتا ھے -

*shipwreck*: جہاز کی تباہی ( طوفان سے یا چٹان کی ٹکر سے غرقابی سے )؛ (نیز مجازاً) تباہی؛ بربادی -

*make (suffer) s. wreck of* one's *hopes*: اپنی اُمیدوں کا خاتمہ کر ڈالنا -

*shipwreck*:- (مجازاً) پامال ہونا یا کرنا (جہاز کے لیے ' شاذ)

*s. -wright*: جہاز ساز -

*s. -yard*: جہاز گاہ ' کار خانۂ جہاز سازی -

*s. of the desert*: اُونٹ -

*s.'s article*: دیکھو Shipping article -

*when my s. comes home*: جب میرا جہاز گھر آئیگا ؛ جب میرا جہاز ساحل مُراد کو پہنچیگا ؛ جب میں کامیاب و با مراد ہونگا ؛ جب مجھے کامیابی نصیب ہو گی -

**shipless**, *a.*: بے جہاز -

**Ship**, *v. t. & i.*: (۱) جہاز پر سوار کرنا یا چڑھانا ؛ جہاز پر بار کرنا یا لادنا؛ جہاز کے رستے روانہ کرنا ؛ جہاز میں بھر کر بھیجنا - (۲) جہاز میں ملازم ہونا - (۳) جہاز میں سوار ہونا یا جہاز سے روانہ ہونا - (۴) جگہ یا ٹھکانے پر رکھنا ؛ نصب کرنا ( جہاز میں مستول ' چپو وغیرہ ) -

*s. oars*: چپو اُتار کر کشتی میں رکھنا -

*s. a sea*: جہاز یا کشتی پر موجوں کا چڑھ آنا -

**-ship**: لاحقہ ' اسمائے کیفیت کے بنانے کے لیے آتا ھے ( مثلاً *hardship, friendship* وغیرہ ) -

**Shipment**, *n.*: (۱) جہاز پر چڑھنا یا چڑھانا ( مال وغیرہ ) - (۲) جہاز ( کسی مُلک کے مجموعی تعداد میں ) -

**Shipper**, *n.*: جہاز کے ذریعے مال بھیجنے والا یا جہاز میں مال منگانے والا ( تاجر ) -

**Shipping**, *n.*: (۱) جہاز کی بھرائی یا لدائی - (۲) جہازی مال ؛ مال جو جہاز پر بار کیا گیا ھے -

*s. -agent*: جہازی دلال یا گماشتہ -

*s.-articles*: جہازی ملازمت کی شرطیں (مابین کپتان و ملازمین) -

*s. -bill*: جہاز کے مال کی بلٹی -

*s. -master*: وہ افسر جس کے بالمواجہ جہازی ملازمت کی شرائط پر دستخط کیے جاتے ھیں -

*s. -office*: دفتر افسر جہاز یا جہاز کے دلال کا دفتر -

**Shire**, *n.*: (۱) ضلع ؛ حلقہ (county) - (۲) لاحقہ ' جو اکثر شہروں اور ضلعوں کے ناموں کے ساتھ آتا ھے (جیسے *Hampshire* ہمپ شیر وغیرہ ) - (۳) ( *the ss.* جمع ) Hampshire اور Devonshire کے شمال مشرق کے اضلاع جن کے آخر میں shire آتا ھے - (۳) علاقۂ وسطی ( midland ) کے اضلاع -

*s.- horse*: شائری گھوڑا ؛ یہ لدو گھوڑوں کی سب سے بڑی قسم ھے جو خاص طور پر کیمبرج شائر اور لنکن شائر میں پایا جاتا ھے -

*knight of the s.*: دیکھو knight -

**Shirk**, *v. t.& n.*: (۱) بچ جانا ؛ بچا جانا - (۲) پہلوتہی کرنا (ذمہ داری ' فرض ' لڑائی وغیرہ سے )؛ کام چوری کرنا -

**shirker**, *n.*: ذمہ داری وغیرہ سے بچنے والا ؛ کام چور ؛ پہلو تہی کرنے والا -

**Shir(r)**, *n. & v. t.*: (۱) (امریکہ) لچک دار قماش؛ ربڑ جیسا تاگا جو کسی قماش میں بنا ہوا ہو - (۲) کپڑے یا لباس کی چنٹ - (۳) ( فعل ) کسی قماش میں متوازی تاگے ڈال کر چنٹ پیدا کرنا -

**shirring**, *n.*: چنٹ ڈالنا -

**Shirt**, *n.*: قمیص ؛ کرتا ؛ پیرھن -

*night -s.*: شب خوابی کا لمبا کرتا -

*stripped to the s., in* one's *s. sleeves*: صرف قمیص

پہنے ؛ بغیر کوٹ وغیرہ پہنے -

*near is my s. but nearer is my skin* : اول خویش بعدہ درویش -

*s. front* : قمیص کا پیش جو عام طور پر سخت ہوتا ھے -

*in* one's *s. sleeves* : بغیر کرت پہنے -

*s.-f. wicket*: (کرکٹ) گیند دینے کا نہایت صحیح اور صاف انداز -

*keep* one's *s. on* : (عامیانہ) مزاج قابو میں رکھنا -

*get* one's *s. off* : (عامیانہ) کسی کو غصہ دلانا -

*put* one's *s. on. upon* : (عامیانہ) سب کچھ جوئے میں لگادینا -

*give* one *a wet s.* : کسی سے اتنا کام لینا کہ وہ پسینے پسینے ہو جائے -

**shirted**, *a.* : قمیص پوش -

**shirtless**, *a.* : بے پیرھن ؛ بے قمیص -

**shirting**, *n.* : قمیص کا کپڑا -

**shirty** *a.* : (عامیانہ) ناراض ؛ نا خوش ؛ غصے میں ·

**Shit**, *v. i.* & *n.* : (۱) (عامیانہ) پاخانہ کرنا - (۲) گوبر ؛ لید ؛ پاخانہ (نیز گالی) ·

**Shiver**, *v. i.* & *n.* : (۱) کانپنا ؛ کپکپانا ؛ تھرانا ؛ تھر تھرانا ؛ کپکپی چھوٹنا - (۲) (اسم) لرزہ ؛ تھر تھری ؛ کپکپی ؛ کپکپاھٹ ؛ تھرتھراھٹ (عموماً جمع میں مثلاً *it gives me the ss.* اس سے تو مجھے کپکپی چھوٹتی ھے ؛ میں لرزہ بر اندام ھو جاتا ھوں ) -

*shivering fit* : لرزہ ؛ کپکپی ؛ کپکپاھٹ ؛ تھرتھراھٹ ؛ رعشہ -

**shiveringly**, *adv.* : کپکپاتے ھوئے ؛ کانپتے ھوئے وغیرہ -

**shivery**, *a.* : کپکپانے والا ؛ لرزہ براندام -

**Shiver**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) چورہ چورہ کرنا یا ھونا ؛ ریزہ ریزہ کرنا یا ھونا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا یا ھونا - (۲) ٹوٹنا ؛ توڑ ڈالنا - (۳) (اسم عموماً جمع ) ٹکڑا ؛ ریزہ ؛ ذرہ ؛ چورا -

*s. my timbers* : ( ایک قسم کی بحری بد دعا ) اس کا ستیا ناس ھو جائے -

**Shoal**, *a.* & *n.* & *v. i.* (۱) کم گہرا ؛ اُتھلا ؛ پایاب - (۲) کم گہرا مقام ؛ پایاب مقام - (۳) (عموماً جمع میں مجازاً) مخفی خطرے یا رکاوٹیں - (۴) کم گہرا ھونا ؛ کم عمیق ھونا ؛ پایاب ھونا ؛ اتھلا ھونا -

**shoaly**, *a.* : کم گہرا ؛ پر خطر ( جس میں آب دوز کگارے اور ڈھانگیں ھوں ' جس میں خفیہ خطرے اور رکاوٹیں ھوں ) -

**shoaliness**, *n.* : پایابی ؛ اتھلاپن ؛ خطر ناکی -

**Shoal**, *n.* & *v. i.* : (۱) ھجوم ؛ گروہ ؛ جھنڈ ؛ غول ( خصوصاً مچھلیوں کا جو ایک ساتھ تیر تی ھیں ) - (۲) جھنڈ یا غول بننا ( مچھلیوں کا )

*ss. of people* : آدمیوں کا ھجوم -

*he gets letters in ss.*: اس کے پاس خطوں کے انبار آتے ھیں -

**Shock**, *n.* : (۱) تصادم ؛ ٹکر ؛ جھٹکا ؛ دھکا ؛ چوٹ - (۲) صدمہ ( جیسے *news came upon me with a s.* ) - (۳) مڈ بھیڑ ؛ مقابلہ ؛ مارپیٹ ؛ زدو کوب - (۴) ( مرضیات ) دماغی یا قلبی صدمہ - (۵) ساکھ میں خلل آنا ؛ بے اعتباری ؛ بدنظمی -

*s. tactics* : رسالے کا منتخب دستہ (دشمن پر دھاوے کے لیے) -

*electric s.* : برقی دھکا یا جھٹکا -

**Shock**, *v. t.* & *i.*: (۱) صدمہ پہنچانا ؛ پہنچنا ؛ دل ھلا دینا ؛ دھلا دینا (جیسے *I was shocked to hear*) - (۲) غضبناک ھونا ؛ برھم ھونا ؛ برافروختہ ھونا - (۳) ( شعر ) دھکا دینا یا پہنچنا ؛ دھکا لگنا -

**shocking**, *a.* & *adv.* : (۱) دھشت خیز ؛ نفرت انگیز ؛ وحشت انگیز - (۲) دھشت انگیز یا نفرت انگیز طور پر -

*shocking bad* : نہایت خراب -

**shockingly**, *adv.* : نہایت ؛ بے حد -

**shockingness**, *n.* : نفرت انگیزی ؛ دھشت خیزی وغیرہ -

**Shock** *n.* & *v. t.* : (۱) ( اناج کی ) بارہ پولیوں کا گٹھا - (۲) ایسے گٹھوں کا جمانا یا ترتیب دینا -

**Shock**, *n.*: الجھے ھوئے بال ؛ پریشان یا بکھرے ھوئے بال ..

*s. head* : جھبرے بالوں والا سر -

**shock-headed**, *a.* : جھبرا ؛ الجھے بالوں والا -

**Shocker**, *n.* : (۱) ( بول چال ) بدترین نمونہ ( کسی شے کا ) - (۲) سنسنی خیز سستا ناول ( خصوصاً *shilling s.* ) -

**Shod** : دیکھو shoe -

**Shoddy**, *n.* & *a.* : (۱) پھٹے پرانے کپڑوں سے نکالا ھوا سوت یا اون - (۲) ایسے سوت یا اون کا بنا ھوا گھٹیا کپڑا - (۳) گھٹیا چیز ؛ دیکھنے میں اچھی اصل میں خراب - (۴) نقلی چیز ؛ ساختہ اور بناوٹی شے - (۵) نقلی ؛ مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ جھوٹا - (۶) ناکارہ ؛ ھیچ پوچ ؛ گھٹیا ( مثلاً *s. clothes or footwear* یا مجازاً [ *s. art, literatire* ] -

**Shoe**, *n.* : (۱) جوتا ؛ جوتی ؛ جفت ؛ پا پوش ؛ پیزار ؛ کفش ؛ نعلین - (۲) نعل ( گھوڑے کے ) - (۳) نعل جیسی چیز شکل میں یا کام کے لحاظ سے (مثلاً *socket* یا *wheel-drag* پہیا روک)-

*that's another pair of ss.* : وہ اور معاملہ ھے ؛ وہ اور بات ھے -

*dead men's ss.* : مردے کا مال ؛ مردے کا ترکہ -

*be in* some one's *s.* : کسی دوسرے کی حالت میں ھونا یا کسی دوسرے کی مصیبت جھیلنا -

*die in* one's *s.* : سختی کی موت مرنا خصوصاً پھانسی کی سزائے موت واقع ھونا -

*where the s. pinches* : کسی کی ذاتی تکلیف -

*put the s. on the right foot* : الزام یا تحسین وغیرہ ٹھیک ٹھیک دینا -

*ss. and stockings* : ایک قسم کا پودا ( تپتیا ) -

*shoeblack* : جوتوں پر پالش کرنے والا -

*s.-buckle* : جوتے کا بکسوا -

*shoehorn* : بوٹ چڑھانے کا آلہ -

*s.-lace, s.-string* : جوتے کی ڈوری ؛ جوتے کا فیتہ -

*s.-latchet* : ( انجیل ) کفش بند ؛ بوٹ باندھنے کا تسمہ -

*s.-leather* : جوتا بنانے چمڑا -

*s.-lift* : shoehorn

*as good a man as ever trod s.-leather* : ایسا اچھا آدمی جیسا کہ اچھا ھونا ممکن ھے

*s.-maker* : موچی ؛ جفت ساز ؛ کفش دوز -

**shoeless**, *a.* : بے کفش ؛ بے جوتی ؛ ننگے پیر -

**Shoe**. *v. t.* *shod*, part. *shoeing*) : (۱) نعل باندھنا ' جڑنا یا لگانے (خصوصاً گھوڑے وغیرہ کے)- (۲) شام چڑھانا یا لگانا (جیسے *neatly shod*

*pole shod feet* ایسے پاؤں جن پر صفائی سے نعل جڑے گئے ہوں
*with iron* ایسی بلی جس میں لوھے کی شام یا کیل جڑی ہو -

**Shogun,** *n.* : ( تاریخ ) جا پانی سپہ سالار ؛ شوگن ؛ شوگان جو حقیقی فرماں روائے جا پان ہوتا تھا ؛ سنہ ۱۸۶۸ ء کے بعد سے یہ عہدہ موقوف ہوگیا -

**shogunate,** *n.* : شوگا نیت ؛ سپہ سالاری ؛ سپہ داری وغیرہ -

**Shone :** shine کا ماضی -

**Shoo,** *int.* & *v. i.* & *t.* : (۱) شو ؛ پرندے اڑانے کی آواز - (۲) پرندوں وغیرہ کو شو شو کر کے اڑانا -

**Shook :** shake دیکھو

**Shook,** *n.* & *v. t.* : (۱) پیپے کے الگ الگ اجزا ( کہ جب چاھیں جوڑ کے پیپا بنالیں ) ؛ صندوق کے تختے - (۲) ان اجزا کو ایک جگہ باندھنا -

**Shoot,** *v. i.* & *t.* : (۱) کسی چیز کا زور سے نکلنا ؛ زور سےباھر آنا یا نکلنا (جیسے *boat shot out from the creek*) - (۲) یکایک آجانا یا نکل آنا ؛ پھوٹنا ( کلی وغیرہ کا ) - (۳) گولی مار نا ؛ نشانہ لگانا ؛ بندوق چلانا - (۴) زور سے پھینکنا ؛ دھکیلنا (جیسے *bow shoots arrow*) - (۵) ( فٹ بال ) گیند کو گول کی طرف ٹھکرانا - (۶) بندوق سے شکار کرنا - (۷) کشتی پل کے نیچے سے تیزی سے نکال لے جانا یا کشتی کا تیزی سے پل کے نیچے سے نکل جانا -

*sun shoots its rays* : سورج اپنی کرنیں پھیلاتا ھے -
*s. out* one's *lips* : ( انجیل ) اظہار نفرت و حقارت کرنا -
*s. fishing net* : ماھی گیری کا جال ڈالنا -
*s.* one's *linen* : ھاتھ جھٹک کر قمیص کے کف نکالنا -
*s. the bolt of door* : دروازے کی چٹخنی لگانا ؛ زنجیر یا کھٹکا پورے طور سے بٹھانا -
*s. the cat* : ( عامیانہ ) قے کرنا -
*trees s. out branches* : درختوں سے شاخیں پھوٹتی ھیں -
*fool's bolt is soon shot* : Bolt دیکھو
*I will be shot if* : ( اگر اس کے خلاف کروں ) توگولی کھا کر مر جانا پسند کرونگا ( قطعی انکار کے موقع پر بولتے ھیں )
*he was shot for a spy* : جاسوس سمجھ کر اس کے گولی ماردی گئی -
*he had his hand shot off* : اس کا ھاتھ توپ کے گولے سے اڑ گیا
*we have shot away all our ammunition* : ھم نے تمام بارود نشانہ بازی میں لگادی -
*s. a match* : نشانہ بازی کے مقابلے میں شریک ھونا -
*s. the sun* : ( جہاز رانی ) سدس کے ذریعے دوپہر کے وقت سورج کا ارتفاع معلوم کرنا -
*s. Niagara* : کسی خطرناک مہم کا بیڑا اٹھانا -
*s. the moon* : ( عامیانہ ) راتوں رات سامان منتقل کر لینا ( کہ کرایہ نہ دینا پڑے ) -
*s. up* : ( امریکہ ' عامیانہ ) - تعذیری گولا باری سے ( دیہات ؛ ضلع میں ) دھشت بٹھانا -
*boat shot out from the creek* : کشتی خلیج سے تیر کی طرح نکلی -
*flash shot across the sky* روشنی کی چمک آسمان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پہنچ گئی -
*s. ahead* : تیزی سے آگے نکل جانا -
*buds are shooting* : کلیاں پھوٹ رھی ھیں -
*trees shoot* : درختوں میں شاخیں پھوٹتی ھیں -
*fountain shoots up* : چشمہ پھوٹ نکلتا ھے -
*flame shoots up* : شعلہ لپکتا ھے -
*prices have shot up* : قیمتیں یکا یک بڑھ گئی ھیں -
*cricket ball shoots* : کرکٹ کی گیند تیزی سے جاری ھے -
*the child is shooting up* : بچہ تیزی سے بڑھ رھا ھے -
*pain shoots through nerves* : اعصاب میں ٹیسیں ھورھی ھے -
*corn shoots.* : اناج پھوٹ نکلا ھے -
*tooth shoots.* : دانت میں تھوڑے تھوڑے وقفہ سے درد ھوتا ھے -
*mountain spur shoots out* : پہاڑ کی شاخ آگے کو بڑھ آتی ھے -
*shooting rubbish* : کوڑا لڑکانا یا گرانا ( کوڑے دان میں ) -
*shooting star* : شہاب ثاقب -
*shooting box* : شکار گھر ؛ ایک چھوٹا سا گھر جہاں شکاری موسم شکار میں رہتے ھیں -
*shooting coat, boot &c.* : شکاری کوٹ بوٹ وغیرہ -
*shooting iron* : (عامیانہ) اسلحۂ آتشیں' توپ بندوق وغیرہ -
*shooting range* : چاند ماری -

**shot,** *p. p.* : ( متعلق بہ پارچہ ھائے رنگیں ) جو مختلف زاویوں سے مختلف اللون نظر آئے ؛ دھوپ چھاؤں -
*shot silk* : دھوپ چھاؤں کا ریشم -
*crimson s. with maize-colour* : قرمزی رنگ جو کسی دوسری طرف سے مکئی کے رنگ کا نظر آئے -

**shootable,** *a.* : نشانے کے قابل ؛ شکار کے قابل -

**Shoot,** *n.* : (۱) کونپل ؛ سوئی - (۲) ڈھلواں تلیٹی ؛ تیز دھارا ( دریا کا ) ؛ تیز موج - (۳) ڈھلواں سطح جس پر سے پانی نیچے گر سکے - (۴) کوڑا پھینکنے کی نالی یا بدرو - (۵) نشانہ بازی ؛ مشق نشانہ بازی - (۶) شکاری ٹولی ؛ شکاری مہم -

**Shooter,** *n.* : (۱) بندوق چلانےوالا ؛ کشتی کو تیز دھارےمیں سےنکالے جانے والا وغیرہ - (۲) کرکٹ کی گیند جو زمین کو چھوتی ھوئی نکل جاتی ھے - (۳) (مرکبات میں بمعنی) آلہ (گولی وغیرہ چلانے کا) -
*pea-s.* : pea دیکھو
*six-s.* : وہ تپنچہ جو چھ فیر کرے -

**Shooting,** *n.* : (۱) تیر اندازی؛ صید افگنی ؛ شکار ؛ بندوق بازی وغیرہ - (۲) حق شکار ( کسی خاص اراضی پر ) - (۳) اراضی وغیرہ جو شکار کھیلنے کے لیے کرایے پر دی جائے ؛ کرایے کی شکار گاہ - (۴) گرنے والا ؛ ٹوٹنے والا - (۵) متعلق بہ شکار ؛ شکاری -

**Shop,** *n.* & *v. t.* : (۱) دکان ؛ کار خانہ - (۲) (عامیانہ) ادارہ ( مثلاً مدرسہ ' یونیورسٹی وغیرہ ) ؛ محکمہ - (۳) ( کسی کا ) پیشہ ؛ کار و بار وغیرہ (۴) دکان میں جانا ؛ خریداری کرنا - (۵) (عامیانہ) قید کرنا ( مخبر کے ساتھی کو ) قید کرا دینا
*the other s.* : حریف ادارہ -
*shut up s.* : کام کرنا ترک کر دینا ؛ بے کار رھنا -
*talk s.* : اپنے پیشے کے متعلق باتیں کرنا -
*sink the s.* : (۱) پیشے یا کار و بار کی بابت گفتگو کرنے سے پرھیز کرنا - (۲) اپنا پیشہ چھپانا -

*smell of the s* : دیکھو Smell -
*s. bell* : دکان کی گھنٹی؛ کار خانے کی گھنٹی -
*s. boy, girl* : ملازم دکان؛ دکان کی خادمہ -
*shopkeeper* : دکان دار؛ کارخانہ دار -
*nation of shop keepers* انگریزی قوم -
*shop lifter* : جو شخص خریداری کے بہانے سے مال چرالے جائے؛ اُٹھائی گیرا -
*s. man* : دکان دار یا اس کا مددگار -
*all over the s.* : (عامیانہ) تتر بتر؛ پریشان؛ ہر سمت میں، بڑے زور سے (جیسے *looked for it all over the s.*, یعنی اسے ہر سمت دیکھا؛ *my books are all over the s.* میری کتابیں ہر طرف بکھری پڑی ہیں) -
*s.- steward* : وہ شخص جسے کارخانے کے ساتھی کام کرنے والے کام کی شرائط وغیرہ پر اپنا نمائندہ منتخب کریں -
*shopwalker* : بڑی بڑی دکانوں میں ایک شخص ہوتا ہے جو خریداروں کو دکان کے مختلف شعبوں میں لے جاتا ہے -
*the s.* : شاہی فوجی اکیڈیمی واقع وولوچ -
*s. window* : دکان کی کھڑکی جس میں چیزیں سجا کے رکھی جاتی ہیں -
*has everything in the s. window* : (مجازاً) نمائشی ہے -
*s. worn* : دکان زدہ؛ وہ مال جو دکان میں پڑا پڑا خراب ہوجائے یا دکھاتے دکھاتے گھس جائے -
**shopping**, *n.*: خریداری؛ سودا خریدنے کے لیے بازار میں جانا -
**shoppy**, *a.* : دکانی؛ دکان یا پیشے سے متعلق (جیسے *s. conversation*) -
**Shore**, *n.* : (۱) ساحل؛ کنارہ؛ لب آب؛ لب دریا - (۲) (قانون) ساحلی علاقہ یا اراضی؛ ساحل کا وہ حصہ جو پانی کے معمولی چڑھاؤ اور اتار کے درمیان ہو -
*in s.* ساحل پر؛ ساحل کے قریب (پانی میں) -
**shoreless**, *a.* : بے ساحل؛ نا پیدا کنار -
**shoreward**, *a. & adv.* : جانب ساحل، ساحل کی طرف -
**Shore**, *n. & v. t.* : (۱) ٹیکن؛ ٹیک؛ سہارا؛ تھونی - (۲) سہارا دینا؛ ٹیکن دینا؛ تھونی لگانا -
**shoring**, *n.*: تھونی؛ ٹیکن؛ سہارا -
**Shore, shorn** : دیکھو shear -
**Short**, *a. & adv. & n.*: (۱) چھوٹا؛ کوتاہ - (۲) مختصر - (۳) پست قامت؛ کوتاہ قد؛ ٹھنگنا - (۴) تھوڑا؛ کم (مکان و زمان) (جیسے *s. way off*؛ *a s. time a go*) - (۵) کم؛ قلیل؛ حقیر - (۶) نا کافی؛ غیر مکتفی؛ ناقص؛ نا مکمل - (۷) (آواز، حرف) خفیف (جیسے *met* میں e کی آواز) - (۸) (عروض، صوتیات) قصیر؛ جس پر زور نہ دیا جائے - (۹) بھر بھرا؛ خستہ؛ کرکرا (بسکٹ، مٹی وغیرہ) - (۱۰) (راس المال، حصص، فصل وغیرہ) فروخت شدہ یا معرض فروخت میں جب کہ مقدار بائع کے ہاتھ میں نہیں ہو اور یہ توقع رکھتا ہے کہ دینے کے وقت کمی پوری کرلیگا - (۱۱) مختصر طور پر؛ یکایک؛ جلد (یعنی معمولی یا متوقع وقت سے قبل) - (۱۲) (اسم) چھوٹا بول یا حرف علت - (۱۳) نشان جو ظاہر کرتا ہے کہ حرف علت کی آواز چھوٹی ہے -

*a s. story* : مختصر افسانہ؛ چھوٹا ناول -
*s. cut* : دیکھو cut -
*s. circuit* : (۱) دو موصلوں میں کم مزاحمت کا تعلق (۲) ایسے تعلق کو قائم کرنا -
*s. division* : مختصر تقسیم (جب کہ عدد تقسیم کنندہ ۱۲ سے زیادہ نہ ہو) -
*shorter catechism* : دیکھو catechism -
*s. drink* : (عامیانہ) کھانے سے قبل کی cocktail شراب وغیرہ -
*s. rib* : دیکھو Rib -
*s. shrift* : دیکھو shrift -
*s. whist* : دیکھو whist -
*s. sea* : سمندر جس کی موجیں چھوٹی اور ٹوٹی پھوٹی ہوں -
*make a s. work of (something)* : (کسی شے کا) جلد خاتمہ کر دینا یا جلد بھگتا دینا -
*he had but a s. life* : اس کی زندگی چند روزہ تھی -
**shortlived**, *a.*: قلیل الحیات؛ نا پائدار؛ چند روزہ
*s. temper* : تنگ مزاجی؛ زود رنجی -
**short-tempered**, *a.*: تنگ مزاج؛ زود رنج -
*s. waist* : (لباس) اونچی کمر؛ اونچی چولی -
**short-waisted**, *a.*: اونچی کمر یا چولی والا لباس -
*s. wind* : دم پھولنا یا چڑھنا (دوڑنے میں)؛ ضیق النفس؛ (مجازاً) بات چیت یا لکھنے پڑھنے کے نا قابل ہونا -
**short-winded**, *a.*: - (شخص) دم چڑھا ہوا یا دم پھولا ہوا
**short-windedness**, *a.* : ضیق النفس -
*s. clothes, coats* : چھوٹے بچوں کا لباس؛ بچکانہ لباس -
**short,-coat**, *v. t.*: بچکانا لباس پہنانا -
*s. sight* : (۱) نزدیک بینی - (۲) تنگ نظری؛ کوتاہ نظری؛ نا عاقبت اندیشی -
**short-sighted**, *a.* : نا عاقبت اندیش؛ نزدیک بیں -
**short-sightedness**, *n.* : تنگ نظری؛ نا عاقبت اندیشی؛ نزدیک بینی -
**short-sightedly**, *adv.*: تنگ نظرانہ یا ناعاقبت اندیشانہ طور پر -
*at s. range* : کم فاصلے سے؛ تھوڑی دور کی مار سے -
*he takes s. views* : وہ تنگ نظر ہے، صرف موجودہ کا خیال رکھتا ہے -
*s. date* : کم میعاد (ہنڈی سکارنے کی) -
*s. dated* : کم میعادی؛ کم میعاد والا -
*s. bill, paper &c.* : کم میعادی ہنڈی، دستاویز وغیرہ -
*s. leg, s. slip* : کرکٹ میں وہ کھلاڑی جو بلے باز سے ذرا پیچھے اس کی دائیں جانب کھڑا ہوتا ہے -
*he has a s. memory* : اس کا حافظہ کم ہے؛ اسے یاد کم رہتا ہے -
*they are s. of hands* : ان کے ہاں مزدوروں یا کام کرنے والوں کی کمی ہے -
**short-handed**, *a.*: جس کے پاس مزدور یا کام کرنے والے کم ہوں -
*s. of breath* : ہانپتا ہوا -
*s. commons*: دیکھو commons
*s. weight* : کم وزن؛ (بیان کردہ وزن سے) -
*s. ten miles* : دس میل، بہ کم یا بظاہر کم -

*a s. mile, hour* : ایک میل یا ایک گھنٹے سے کم یا بظاہر کم -
*cut s.* : وقت سے پہلے ختم کر دینا یا خاتمہ کر دینا -
*come s.* : توقع سے کم نکلنا ؛ مایوس کن ثابت ہونا ؛ ادائے فرض میں قاصر رہنا ؛ پوری نشو و نما کو نہ پہنچنا -
**short coming** : کو تاہی ؛ قصور -
*fall s.* : نا کافی ہونا -
*run s.* : کم پڑ جانا ؛ ہوچکنا ( جیسے our tea ran s., *we ran s. of tea* ) -
*it is an escape nothing s. of marvellous* : اس طرح بچ نکلنا حیرت انگیز ہے -
*the long & s. of it* : دیکھو Long - ( خلاصہ ؛ لب لباب ) -
*in s.* : الغرض ؛ قصہ کوتاہ ؛ قصہ مختصر -
*he is called Bob for s.* : ازراہ اختصار اسے باب کہتے ہیں ؛ اس کا مختصر نام باب ہے -
*he was very s. with me* : وہ مجھ سے رکھائی سے یا ناشائیستگی سے پیش آیا -
*something s.* : شراب تند یا شراب تلخ کے گھونٹ -
*short bread, short cake* : روغنی روٹی ؛ خستہ روٹی یا کیک جو آٹے میں بہت سا مکھن اور شکر ملا کر بنائی جاتی ہے -
*shorthand* : مختصر نویسی -
*shorthorn* : چھوٹے سینگوں والے مویشی کی ایک نسل کا نام -
*I took him up s.* : میں نے اس کو روک دیا یا مخل ہوا یا قطع کلام کیا -
*stop s.* : فوراً ٹھیر جانا -
*bring up s., pull up s.* : یکا یک روک دینا ؛ دفعتاً ٹھیرا دینا -
*be taken s.* : دست نکل جانا -
*s. spoken* : کم گو ؛ کم سخن ؛ پلیٹھ دھن -
*s. of* : بجز ؛ سوائے ؛ قطع نظر ( جیسے s. of committing suicide he does his best to keep out of the way سوائے ( یا قطع نظر ) خود کشی کے وہ ہر طرح بچنے کی کوشش کرتا ہے ) -
**shortish, *a.*** : ذراسا ؛ ننھا سا ؛ مختصر سا ؛ چھوٹا سا -
**shortness, *n.*** : چھٹائی ؛ اختصار ؛ چھوٹاپن ؛ تنگی -
**Shortage**, *n.* : کمی ؛ قلت جیسے ( *there is no s.* کوئی کمی نہیں ہے - *a s. of 100 tons* سو ٹن کی کمی ) -
**Shorten**, *v. i. & t.* : (۱) کم ہونا یا کرنا؛ مختصر ہونایاکرنا؛ گھٹنا ؛ گھٹانا جیسے ( *days s.* ؛ *aeroplanes s. the journey* ) - (۲) باد بانوں کی تعداد کم کر دینا - ( *in winter* ) -
**Shortly**, *adv.* : (۱) جلد؛ کچھ پہلے یا بعد- (۲) مختصراً؛ القصہ-
**Shot**, *n.* & *v. t.* (pl. s, also *shot* see below) : (۱) ( بندوق کی ) گولی ؛ (توپ کا ) گولا - (۲) کوئی اور حربہ جو کسی آلے سے چلا یا جاتا ہو - (۳) چھرا ؛ چھرے - (۴) ( بندوق یا توپ وغیرہ کا ) فیر؛ نشانہ - (۵) ( استعارتاً ) اندازہ ؛ عقلی گدا ؛ ( کھیل میں ) ہاتھ ؛ داؤ - (۶) ( کسی کام کی ) کوشش - (۷) نشانہ باز - (۸) گولی یا چھرے بھرنا -
*chilled s.* : زرہ توڑ گولی ( جس پر فولاد کا خول چڑھاہوتاہے ) -
*made a bad s.* : نشانہ چوک گیا ؛ اندازہ غلط نکلا -

*snap s.* : سرسری نشانہ یا فیر -
*flying s.* : ہوائی نشانہ ؛ وہ نشانہ جو متحرک چیز یا اڑتے پرند پر لگایا جائے -
*Parthian s.* : دیکھو Parthian -
*random s.* : اندھا دھند فیر ؛ اٹکل پچو نشانہ -
*ear- s.* : حد سمع ؛ وہ فاصلہ جہاں تک کان سن سکیں -
*bow- s.* : پرتاب ؛ وہ فاصلہ جہاں تک تیر پہنچ سکے -
*crack s.* : اعلی درجے کا نشانہ باز -
*s.- tower* : گولی چھرے بنانے کا منار جس میں پگھلا ہوا سیسہ چھلنیوں میں سے گذر کر پانی میں گرتا ہے -
*chain-s.* : دیکھو Chain -
*grape-s.* : دیکھو Grape -
*case s.* : دیکھو Case ( نمبر ۲ ) -
*buck- s.* : دیکھو Buck ( نمبر ایک ) -
**shotproof**, *a.* : جس پر گولی اثر نہ کرے ؛ گولی روک
**Shot** : دیکھو Shoot ( نمبر ایک ) -
**Shot**, *n.* : شراب خانے کا بل یا حساب -
**Should** : دیکھو Shall
**Shoulder**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) کندھا ؛ کھوا ؛ مونڈھا ؛ شانہ - (۲) پیٹھ کا بالائی حصہ ؛ کندھے ( جن پر بوجھ اٹھایا جاتا ہے ) - (۳) ( ذبح کئے ہوئے جانور کا ) پٹھا - (۴) پہاڑ ؛ بوتل وغیرہ کا وہ حصہ جو کندھے کی طرح پھیلا ہو ؛ پشتہ - (۶) سپاہی کی وہ دھج جس میں وہ کندھے پر بندوق اٹھا کر کھڑا ہوتا ہے - (۷) کندھے سے دھکا دینا ؛ دھکم دھکا کرنا ؛ گھس پیٹھ کر آگے بڑھنا ( مجمع میں ) -
*s. -joint* : مونڈھا -
*s. to s* : دوش بدوش ؛ کندھے سے کندھا ملائے ؛ ایک دوسرے کا ساتھ دیتے ہوئے ؛ متحدہ کوشش -
*has broad ss.* : اس میں بڑی سکت ہے ؛ بہت سا بوجھ یا بڑی بڑی ذمہ داریاں اٹھا سکتا ہے -
*head & ss.* : دیکھو head -
*old head on young ss.* : کم سنی میں دانشمند ؛ چھوٹی عمر میں بڑی عقل ( رکھنے والا ) -
*put or set s. to wheel* : زور لگانا ؛ کوشش کرنا -
*s. -of -mutton sail* : ایک قسم کا تکونا باد بان -
*cold s., cold- s.* : دیکھو cold - نمبر ( ۱ )
*s- belt* : پرتلہ
*s.- blade* : مونڈھا -
*s.- brace* : بچے کے کندھوں کو چپٹا کرنے کا آلہ -
*s.- knot* : ملازموں کی وردی میں کندھے کا فیتا یا جھبا -
*s.- pegged* : ( وہ گھوڑا ) جس کے کندھے اکڑے ہوئے ہوں -
*s.- strap* : کندھے کی پٹی جس پر سپاہی کی رجمنٹ وغیرہ کا نام یا نمبر لکھا ہوتا ہے -
*s. arms* : ( فوج ) ایک خاص دھج سے کندھے پر بندوق رکھکر کھڑا ہونا -
*rub ss. with.* : کسی سے متصل ہونا ؛ کسی سے سابقہ ہونا -
*straight from the s.* : سخت یا کاری ( ضرب ) ؛ سخت مذمت یا دشنام -

(-) **shouldered**, *a.* : (-) کندھے والا -

**Shout**, *v i & t. & n.* : (۱) چلانا ؛ چیخنا ؛ بہت زور سے بولنا ؛ نعرہ بلند کرنا - (۲) چیخ کر کہنا ؛ پکار کر کہنا ؛ پکارنا - (۳) نعرہ؛ آواز ( پکار نے وغیرہ کی ) -

*s. at* : کسی سے چیخ کر باتیں کرنا ؛ ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا -

*all is over but the shouting* : ( کھیل وغیرہ کا مقابلہ ) قریب قریب ختم ہوگیا ھے -

*it is my s.* : ( عامیانہ ) اب میری باری ھے ( دوستوں وغیرہ کے لئے شراب وغیرہ منگوا نے کی ) -

**Shove**, *v. t. & i. & n.* : (۱) دھکیلنا ؛ ٹھیلنا ؛ ھٹا نا ؛ دھکا دینا (۲) دھکم دھکا کرکے آگے بڑھنا ؛ گھس پیٹھ کر آگے بڑھنا ( مجمع میں ) - (۲) ( بول چال ) ڈالنا ؛ رکھنا - (۳) دھکا -

*s. off* : ( کنارے سے ) کشتی بڑھا دینا ؛ کشتی پر روانہ ہونا -

*give one a s. off.* : کسی کام کے شروع کرنے میں سہارا دینا -

**Shovel**, *n. & v. t.* : (۱) بیلچہ ؛ کرچھا - (۲) کرچھے وغیرہ سے اٹھانا یا رکھنا -

*s. -hat.* : چوڑے کنارے کی ٹوپی جو کلیسائے انگلستان کے بڑے عہدہ دار پہنتے ھیں -

*s.-head, s.- nose* : نہنگ ؛ سمندر کی ایک بڑی مچھلی -

*s.food into* one's *mouth*: مربھکوں کی طرح کھانا ؛ ٹھونسنا ؛ ٹھونسنا -

**shovelful**, *n.* : کرچھا بھر -

**Shovelboard**, *n.*: (۱) ایک قسم کا کھیل جو جہاز پر کھیلا جاتا ھے [ اس میں جہاز کے فرش پر کھریا سے خانے بنا کر ان میں ھاتھ سے یا لکڑی سے ( discs ) پھینکتے ھیں ] -

**Shoveller**, *n.*: (۱) کرچھے وغیرہ سے اٹھانے والا - (۲) ایک قسم کی بطخ ' چپٹیا بطخ -

**Show, Shew**, *v. t. & i.* (*p,p.-n*, rarely *-ed*) (۱) دکھانا؛ ظاھر کرنا؛ اظہارکرنا ؛ ثبوت دینا (کسی صفت کام قابلیت کا )؛ کرنا( برتاؤ ؛ سلوک) - (۲) نظر آنا؛ دکھائی دینا ؛ ظاھر کرنا - (۳) ثابت کرنا ' واضح کرنا ؛ سمجھا نا - (۳) لے جانا ؛ پہنچانا -

*s.oneself* : گھر سے باھر آنا جانا ؛ ملنا جلنا -

*s. fight.*: مقابلے پر آمادہ ھونا ؛ نہ دبنا -

*has nothing to s. for it.*: ( قابلیت وغیرہ ) کسی بات سے ظاھر نہیں ھوتی: کوئی قابل لحاظ یا پائیدار چیز حاصل نہ کی -

*s. one's hand.*: اپنا ارادہ یا منصوبہ ظاھر کردینا -

*s. cause*: دیکھو cause -

*s. one's colours* : دیکھو colour (1) -

*s. the hoof or cloven hoof* : دیکھو cleave -

*s. white feather* : دیکھو Feather -

*s. a clean pair of heels*: دیکھو clean -

*s. a leg* : بستر سے اٹھنا

*s. thing the fire*: آنچ دکھانا ؛ ذرا سا گرم کرنا -

*s. one the way* : (۱) رھبری کرنا ؛ رستہ دکھانا یا بتانا ؛ ( کوئی کام ) کر کے دکھانا ؛ مثال قائم کرنا -

*s.* person *the door*: دیکھو Door -

*on your own showing*: خود تمہارے ھی بیان سے -

*s. one out or in*: دروازہ کھول کر اندر لے جانا یا باھر پہنچانا -

*s. forth*: (قدیم ) دکھانا ؛ بیان کرنا ؛ سمجھانا -

*s. off.*: (۱) آب و تاب سے نمائش کرنا ؛ چارچاند لگا کر دکھا نا - (۲) قابلیت کا اظہار کرنا یا دولت کے ٹھاٹھ دکھانا -

*s. one's teeth* : مقابلے یا حملہ کرنے کا ارادہ ظاھر کرنا -

*s. up* : (۱) نمایاں کرنا ؛ اچھی طرح دکھانا ؛ نمایاں ھونا ؛ صاف نظر آنا - (۲) راز فاش کرنا ؛ پول کھولنا -

*show-case* : شو کیس ؛ دکانوں ' عجائب خانوں وغیرہ میں چیزوں کے رکھنے کا ارنچے پانو کا صندوق جس میں شیشے لگے ہوتے ھیں -

*shew- bread* : وہ بارہ روٹیاں جو یہودیوں کے کنیسوں میں رکھی رھتی ھیں اور ھر اتوار کو بدلی جاتی ھیں -

*show- room* : ( دکانوں میں مال سے ) سجا کمرہ -

*show- window* : سجی کھڑ کی -

*s.- place* : قابل دید مقام (جس کے دیکھنے کو سیاح وغیرہ آئیں) -

**Show**, *n.* : (۱) دکھانا - (۲) نظارہ ؛ نمائش ؛ تماشا - (۳) اظہار ؛ دکھاوا ؛ نمود - (۴) ٹیپ ٹاپ ؛ ٹھاٹ - (۵) کاروبار : کارخانہ - (۶) کام کرنے یا صفائی پیش کرنے کا موقع - (۷) ( دایہ گری ) سفیدی ' وہ رطوبت جو وضع حمل سے پہلے جاری ھوتی ھے -

*dumb s.* : دیکھو Dumb -

*give away the s.* : پول کھولنا ؛ راز فاش کرنا -

*boss the s.* : دیکھو boss -

*run the s.*: دیکھو run -

*S. Sunday* : commemoration سے پہلے کا اتوار جس میں اکسفورڈ میں عید منائی جاتی ھے -

*showman* : کسی تماشے یا نمائش کا منتظم -

**showy**, *a.* : زرق برق ؛ بھڑکیلا ؛ ٹھاٹ کا -

**showily**, *adv.* : ٹھاٹ سے ؛ ٹیپ ٹاپ کے ساتھ -

**showiness**, *n.* : نمود ؛ ٹھاٹ ؛ ٹیپ ٹاپ ' ظاھری شان -

**Shower**, *n. & v. t. & i.* : (۱) ( مینہ کا ) چھینٹا ؛ بوچھار ( پانی ' تیروں ' گولیوں وغیرہ کی ) - (۲) بوچھار ؛ بھر مار ( تعریف وغیرہ کی ) - (۳) بوچھار کرنا ؛ بوچھار ھونا ؛ چھینٹا پڑنا - (۴) بھر مار کرنا -

*s. -bath* : (۱) فوارہ دار غسل خانہ - (۲) فوارہ کا غسل -

**showery**, *a.* : رچھار کے ساتھ گرنے والا ( مینہ ) -

**showeriness**, *n.* : بوچھار پن

**Shram**, *v. t.* : ( مقامی ' عموماً p. p. کا صیغہ استعمال ھوتا ھے ) سردی سے ٹھٹھرا ھوا -

**Shrank** : دیکھو shrink -

**Shrapnel**, *n.* : (۱) شرپنل گولیاں ؛ پھٹنے والی گولیاں ( جو توپ کے گولے کے اندر ھوتی ھیں اور نشانے کے قریب پہنچ کر پھٹتی ھیں ) - (۲) شرپنل بم ' وہ بم کا گولا جس کے اندر شرپنل گولیاں ھوتی ھیں ( Shrapnel موجد کا نام ھے ) -

**Shred**, *n. & v. t.* (*shredded*, archaic *shred*): (۱) چیتھڑا ؛ دھجی ؛ پرزہ ؛ پارہ ' ٹکڑا - (۲) خفیف سی مقدار ؛ ذرہ ؛ رمق - (۳) پرزہ پرزہ کرنا؛ پارہ پارہ کرنا؛ دھجیاں اڑانا ؛ چیتھڑے اڑانا -

**Shrew**, *n.* : (۱) بد مزاج عورت ؛ لڑا کا عورت - (۲) (*s. -mouse*) ایک قسم کا دودھ پلانے والا جانور جو چوھے سے مشابہ

ھوتا ھے اور کیڑے مکوڑے کھاتا ھے ؛ موش کرم خوار -

**shrewish**, *a.* : لڑاکا ؛ بد مزاج ؛ چڑ چڑی -

**shrewishly**, *adv.* : بد مزاجی سے ؛ چڑ چڑے پن سے -

**shrewishness**, *n.* : بد مزاجی ؛ چڑ چڑا پن -

**Shrewd**, *a.* : (۱) ( ادب ) شدید ؛ سخت ( سردی ' درد ' چوٹ وغیرہ ) - (۲) تیز ؛ سمجھدار ؛ ھوشیار ؛ سیانا ؛ سوجھ بوجھ کا ؛ صاحب الرائے؛ زیرک - (۳) صائب ؛ صحیح الرائے -

*s. face* : پر فراست قیافہ -

**shrewdly**, *adv.* : فراست سے ؛ ھوشیاری سے ؛ سیان پن سے -

**shrewdness**, *n.* : فراست ؛ زیر کی ؛ ھوشیاری ؛ سیان پن ؛ سوجھ بوجھ -

**Shriek**, *v. i. & t., & n.* : (۱) چیخنا ؛ چلانا ؛ کوکنا ؛ چیخ مارنا - (۲) بے تحاشا ھنسنا ؛ ھنستے ھنستے لوٹ جانا - (۳) چیخ؛ کوک -

*s. out* : رو رو کر کہنا ؛ دلگداز لہجے میں کہنا -

**Shrievalty**, *n.* : (۱) شیرف کا عہدہ ؛ شیرف کی میعاد کارکردگی -

**Shrift**, *n.* : (۱) ( قدیم ) اعتراف گناہ ؛ ( پادری کے سامنے ) اعتراف اور معافی ( اب صرف *short s.* کی ترکیب میں استعمال ھوتا ھے جس کے معنی ھیں قلیل مہلت مجرم قرار پانے اور سزا یا پھانسی پانے کے درمیان ) -

**Shrike**, *n.* : جلاد پرندہ ؛ ایک پرندہ جس کی چونچ مڑی ھوئی دندانہ دار ھوتی ھے اور چھوٹی چڑیوں اور کیڑوں کی کھال کانٹوں پر کھینچ کر انھیں کھاتا ھے -

**Shrill**, *a., & v. i. & t.* : (۱) باریک اور تیز آواز ( مثلاً سیٹی کی ) - (۲) خواہ مخواہ متوجہ کرنے والی آواز - (۳) ( شعر و خطابت ) ( چیخ وغیرہ کا ) تیز اور باریک آواز میں نکلنا ؛ کانوں میں گھسا جانا ؛ ( کوئی بات ) چیخ کر کہنا ؛ ایسی آواز میں کہنا کہ سننے والا خواہ مخواہ متوجہ ھو -

**shrilly**, *adv.* : باریک اور تیز آواز سے

**shrillness**, *n.* : باریکی اور تیزی ( آواز کی ) -

**Shrimp**, *n. & v. t.* : (۱) شرمپ ' جھینگے کی قسم کا ایک خول دار جانور جو کھایا جاتا ھے - ( ۲ ) ٹھنگنا آدمی -

**shrimper**, *n.* : شرمپ کا شکار کرنے والا -

**Shrine**, *n. & v. t.* : (۱) خزینۂ تبرکات؛ تبرکات کاظرف یا مزار - (۲) مقبرہ ؛ مزار ؛ روضہ ؛ درگاہ - (۳) قربان گاہ یا مقبرہ جو کسی خاص شخص یا واقعے کی یادگار ھو - (۴) یادگار ؛ وہ مقام جو کسی واقعے کی وجہ سے مقدس سمجھا جاتا ھو ) - (۵) (کسی متبرک چیز کو) خزینے میں رکھنا؛ ظرف تبرکات میں رکھنا- (۶) خزینہ ھونا ؛ گنجینہ ھونا -

**Shrink**, *v. i. & t.* ( *shrank*; *shrunk* & esp. in adj. use *shrunken* ): (۱) سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ ٹھٹھرنا - (۲) ٹھٹھک کر رہ جانا ؛ دبک جانا - (۳) ھچکچانا ؛ جھجھکنا - (۴) طبیعت نہ چاھنا ( کسی کام کرنے کو ) - (۵) سکڑنے دینا ( کپڑے وغیرہ کو ) - (۶) ( شاذ ) سکڑنا ( بطور اسم ) -

*shrunken* : سکڑا ھوا -

*s. into oneself* : کھچ جانا ؛ چپ چپ ھو جانا ؛ رُک جانا -

*s. wheel-tire &c. on* : ( ٹائر وغیرہ کو ) گرم کرکے کسی چیز پر چڑھا دینا -

**shrinkable**, *a.* : جو اس طرح گرم کرکے چڑھا یا جاسکے -

**shrinkage**, *n.* : سکڑن ؛ سکڑنا ( بطور اسم ) -

**shrinkingly**, *adv.* : جھجھکتے ھوئے -

**Shrive**, *v. t.* ( archaic, *shrove*, *shriven* ) (۱) توبہ قبول کرنا ؛ پادری کا ( کسی عیسائی سے ) گناھوں کا اعتراف کرانا ؛ اس کے لئے کفارہ تجویز کرنا اور اسے گناھوں سے پاک کرنا - (۲) - (۲) توبہ کرنا ؛ کسی عیسائی پادری کے آگے گناھوں کا اعتراف کرنا؛ کفارہ ادا کرنا اور گناھوں سے پاک ھونا -

**Shrivel**, *v. i. & t.* : مرجھانا ؛ جھریاں ڈالنا ؛ سکھاکر چرمر کردینا؛ مرجھا جانا ؛ جھریاں پڑ جانا ؛ سوکھ جانا ؛ چرمر ھو جانا -

**Shroud**, *n. & v. t.* : (۱) کفن - (۲) پردہ ؛ وہ چیز جو کسی کو چھپائے - (۳) وہ رسے جن کے سہارے جہاز کا مستول کھڑا ھوتاھے - (۴) کفنانا؛ کفن پہنانا - (۵) پردہ ڈالنا؛ چھپالینا؛ صورت بدل دینا-

**shroudless**, *a.* : بے کفن -

*s. of mystery* : پردۂ راز -

**Shrove Tuesday**, *n.* : یوم استغفار ؛ توبہ کا منگل ' Ash wednesday) سے پہلے کے وہ تین دن جب عیسائی پادری کے آگے اعتراف گناہ کرکے گناھوں سے پاک ھوتے ھیں ) -

**Shrub**, *n.* : جھاڑی -

**shrubby**, *a.* : جھاڑی دار -

**shrubbery**, *n.* : جھاڑیاں -

**Shrub**, *n.* : ایک شربت جو پھلوں کے عرق اور روح شراب کو ملا کر بنایا جاتا ھے -

**Shrug**, *v. t. & i., & n.* : کندھوں کو جنبش دینا ؛ کندھے اچکانا ( جس سے بے پروائی ' بے بسی ' حقارت ' خفگی وغیرہ ظاھر ھوتی ھے ) (۲) کندھوں کی جنبش -

**Shrunk(en)** : دیکھو Shrink -

**Shuck**, *n. & v. t.* : (۱) بھوسا ' خول- (۲) بھوسا یاخول الگ کرنا -

**Shudder**, *v. i. & n.* : کانپنا ؛ لرزنا ؛ تھر تھرانا ؛ رونگٹے کھڑے ھونا - (۲) وحشت ھونا ؛ کراھت ھونا - (۳) تھر تھری ؛ لرزہ -

**shudderingly**, *adv.* : کانپتے ھوئے ؛ تھر تھراتے ھوئے -

**Shuffle**, *v. i. & t., & n.* : (۱) بلا دقت حرکت کرنا ؛ گھسٹ کر چلنا ؛ ( پیر وغیرہ ) رگڑ کر چلنا - (۲) گڈمڈ کرنا - (۳) کپڑے پہننا یا اتارنا ؛ بوجھ اٹھانا یا رکھنا - (۴) بار بار پہلو بدلنا ؛ کسی پہلو قرار نہ آنا - (۵) (استعارتاً)ایک بات پر قائم نہ رھنا ؛ گرگٹ کی طرح رنگ بدلنا ؛ سخن سازی کرنا - (۶) گھسٹنے یا رگڑنے کی حرکت ؛ پہلو بدلنا - (۷) تاش کا پھینٹنا یا پھینٹا جانا؛ الٹ پھیر ؛ ترتیب کا تغیر - (۸) سخن سازی ؛ چال ؛ چکمہ - (۹) رقص میں پیروں کی رگڑ -

*double s.* : دھری رگڑ؛ دوبار ایک پیر سے پھر دوسرے سے ( جیسے ناچ میں ) -

*s. cards.* : تاش پھینٹنا ؛ پتے ملانا -

*s. the cards.* : ( استعارتاً ) ترتیب بدلنا ؛ پانسی بدلنا ؛ الٹ پھیر کرنا -

**shuffler**, *n.* : گرگٹ کی طرح رنگ بدلنے والا ؛ سخن ساز -

**shufflingly**, *adv.* : گھسٹتے ھوئے ؛ حیلہ سازی سے -

**Shun**, *v. t.* : (۱) بچنا ؛ پرھیز کرنا ؛ الگ رھنا ؛ احتراز کرنا ؛

حذر کرنا ؛ دور رهنا ؛ بھاگنا ( کسی چیز سے ) -

**shunless**, *a.* : ( شعر ) ناگزیر -

**Shun!** : attention کا اختصار حکم دینے کے لیے آتا ھے -

**Shunt**, *v. t. & i., & n.* : (۱) دوسرے راستے سے چلانا ؛ لائن بدلنا ( ریل گاڑی یا بجلی کی رو کا ) - (۲) ( ریل گاڑی یا انجن کا کسی دوسری گاڑی کے لیے ) اصل لائن چھوڑ کر سائڈنگ پر چلا جانا ؛ ایک پٹری سے دوسری پٹری پر جانا ؛ پٹری بدلنا ؛ بغلی پٹری پر چلا جانا - (۳) روک دینا ؛ بند کر دینا - (۴) ترک کرنا ؛ باز آنا ( ارادے یا منصوبے سے ) - (۵) ( کسی شخص کو ) کام چھڑا کر بیکار کر دینا ؛ طاق پر بٹھا دینا - (۶) پٹری بدلنا یا بدلی جانا ( برقیات ) -

**shunter**, *n.* : (۱) راستہ بدلنے والا ؛ پٹری بدلنے والا ؛ لائن بدلنے والا - (۲) ( عامیانہ ) عمدہ انتظامی قابلیت رکھنے والا ؛ اعلی درجے کا منتظم -

**Shut**, *v. t. & i.* ( shut ) : (۱) بند کرنا ؛ ( کواڑ ؛ آنکھ ؛ منہ وغیرہ ) ؛ بھیڑنا ( کواڑ ) ؛ میچنا ( آنکھ ) - (۲) بند ہونا ؛ بند ہو سکنا - (۳) دروازہ بند کرکے اندر یا باہر نہ آنے دینا ( کسی شخص کو یا آواز کو ) - (۴) بند کر دینا ( کوٹھڑی وغیرہ میں ) - (۵) باہر نکال کر دروازہ بند کر دینا - (۶) محروم کر دینا - (۷) دروازہ وغیرہ بند کرتے وقت چول میں دبا دینا - (۸) بند کرنا ( دانت ؛ چاقو وغیرہ ) -

*s. the door upon* : بالکل القط کر دینا ؛ بالکل توجہ نہ کرنا ؛ راہ بند کر دینا ؛ راہ مسدود کر دینا -

*s. one's eyes to.* : (۱) چشم پوشی کرنا ؛ اغماض کرنا - (۲) بالکل توجہ نہ کرنا ؛ آنکھ اٹھا کر نہ دیکھنا -

*s. one's ears to.* : (۱) سن کر ٹال جانا ؛ سنی ان سنی کردینا - (۲) بالکل توجہ نہ کرنا ؛ کان نہ دھرنا -

*s. down* : (۱) بند کرنا ( کھڑکی وغیرہ ) - (۲) بند ہو جانا ( کارخانہ وغیرہ کا ) -

*s. in.* : گھیرنا ؛ احاطہ کرنا ؛ راستہ بند کرنا ؛ نکاس بند کرنا -

*s. off* : (۱) گیس یا پانی کو ( ٹونٹی وغیرہ بند کرکے ) روک دینا ؛ بند کردینا - (۲) برادری سے علحدہ کرنا ؛ صحبت سے خارج کرنا -

*s. out* : (۱) بیچ میں حائل ہونا ؛ آڑ کر دینا - (۲) سد باب کرنا ؛ مسدود کر دینا -

*s. to* : اچھی طرح بند کر دینا یا بند ہو جانا -

*s. up* : (۱) ( مکان کو ہر طرف سے ) بند کر دینا - (۲) اچھی طرح بند کرنا ، ( مدت کے لیے ) بند کر کے رکھ دینا ( صندوق وغیرہ کو ) - (۳) صندوق وغیرہ میں رکھ کر بند کرنا ( روز مرہ ) (۴) قید کر دینا ؛ جیل خانے بھیج دینا - (۵) خاموش کردینا ؛ زبان بند کر دینا ( ڈانٹ کر یا دلیلوں سے ) ؛ خاموش ہو جانا ؛ ( بطور امر ) بس چپ رہو ؛ بس رہنے دو -

*s. up shop* : (۱) ( شام کو ) دکان بند کرنا ؛ دکان بڑھانا - (۲) دکان بند کرنا ( ہمیشہ کے لئے ) ؛ دکان اٹھا دینا -

**Shutter**, *n. & v. t.* : (۱) بند کرنے والا - (۲) جھلملی ؛ ٹوٹواں کواڑ ؛ تختہ ( جو شیشے کے کواڑ کے علاوہ حفاظت کے لئے یا اندھیرا کرنے کے لئے لگاتے ہیں ) - (۳) ارگن باجے کے پردوں کا ڈھکنا ( جس سے آواز اونچی نیچی کی جاتی ھے ) - (۴) کیمرے کے عدسے ( lens ) کا ڈھکنا -

*put up the ss.* : (۱) دکان بڑھانا ؛ دکان بند کرنا ( شام کو ) - (۲) دکان بند کر دینا ( ہمیشہ کے لئے ) ؛ دکان کا اٹھا دینا -

**shutterless**, *a.* : بے جھلملی وغیرہ کا ؛ بے ڈھکنے کا -

**Shuttle**, *n.* : جلاھے کی نال ؛ نلی -

*shuttlecock.* : پر دار گیند -

**Shy**, *a.* ( *shyer -est*, rarely *shi-* ) : (۱) وحشی ؛ بھڑکنے والا - (۲) شرمیلا ؛ جھینپنے والا ؛ جھینپو - (۳) بچنے والا ؛ دور رہنے والا ؛ کنیانے والا ؛ کترانے والا - (۴) مشکل سے ہاتھ آنے والا - (۵) باریک ؛ دقیق -

*fight s. of* : دیکھو Fight -

**shyly**, *adv.* : بھڑکتے ہوئے ؛ جھینپتے ہوے ؛ شرماتے ہوے ؛ شرمیلے پن سے -

**shyness**, *n.* : وحشت ؛ بھڑک ؛ شرم ؛ حجاب ؛ کنیانا ؛ کترانا -

**Shy**, *v. i. & n.* : (۱) چونک اٹھنا ؛ اچھل پڑنا - (۲) بھڑکنا ؛ ڈرنا -

**shyer**, *n.* : بھڑکنے والا -

**Shy**, *v. t. & i. & n.* : (۱) ( روز مرہ ) پھینکنا ؛ نشانہ لگانا ( پتھر وغیرہ سے ) - (۲) نشانہ ؛ پھینکنے کی کوشش -

*have a s. at* : نشانہ لگانا ؛ ہنسی اڑانا ؛ حاصل کرنے کی کوشش کرنا -

**Shylock**, *n.* : سنگدل قرضخواہ ؛ ( شکسپیر کے ڈرامے مرچنٹ آف وینس کا ایک شخص ) -

**Si**, *n.* : ( موسیقی ) سرگم کا ساتواں سر -

**Siamang**, *n.* : ایک قسم کا لنگور جو سماٹرا اور ملایا میں ہوتا ھے -

**Siamese**, *a., & n.* ( pl. ese ) : (۱) سیام کا ؛ سیامی - (۲) سیامی زبان ؛ سیامی قوم -

*S. twins* : ( استعارتاً ) ایک جان دو قالب ؛ دو دوست جو کبھی جدا نہ ہوتے ہوں -

**Sib**, *a.* : ( قدیم ) رشتہ دار -

**Siberian**, *a. & n.* : (۱) سائبیریا کا - (۲) سائبیریا کا باشندہ -

*S. dog.* : اس نسل کے کتے جو برف گاڑی میں جوتے جاتے ہیں -

**Sibilant**, *a. & n.* : سسکارنے والا ؛ سسکاری کا ؛ حروف صفیہ -

**Sibilance, sibilancy**, *nn.* : سسکاری ؛ صفیت -

**Sibilate**, *v. t. & i.* : سسکاری سے ادا کرنا یا ہونا -

**sibilation**, *n.* : سسکاری -

**Sibyl**, *n.* : (۱) پیش گوئی کرنے والی بنجارن ؛ کاہنہ - (۲) بڑھی نجومی عورت ؛ بڑھی جادو گرنی - (۳) بڑھیا ؛ ڈھڈو ؛ چڑیل -

**Sibylline**, *a.* : سبیلی ؛ کسی معبد کی کاہنہ کا یا اس کے متعلق -

*the s. books* : (۱) کاہنوں کی کتاب ؛ قدیم رومی سلطنت میں کاہنوں کی پیشین گوئیوں کا ایک مجموعہ تھا جس سے حکام انتظامی معاملات میں اکثر مددلیتے تھے - (۲) ( استعارتاً ) وہ چیز جس سے انسان پہلے انکار کر دے اور پھر بڑی مشکل سے اسے حاصل کرے -

*Sic* : لاطینی لفظ جس کے معنی ہیں " ایسا " ( عموماً اقتباس یا مقولے میں کسی لفظ یا جملے کے بعد قوسین میں یہ لفظ لکھ دیتے ہیں اور اس سے مراد یہ ہوتی ھے کہ یہ اصل کے مطابق ھے اگرچہ غلط ہونے کی وجہ سے اس کی اصلیت میں شبہ ہو ) - ہکذا -

*s. volo* : میری خواہش ھے -

*s. jubeo* : میرا یہ حکم ھے -

*s. vos non vobis* : کام تمہارا نام دوسرے کا ( ایسے موقع پر

استعمال ہوتا ھے جب کام کوئی اور کرے اور تعریف کسی اور کی ھو -

**Sicanian,** *n.* & *a.*: (۱) صقلیہ (جزیرہ سسلی) کا قدیم باشندہ - (۲) صقلیہ کے قدیم باشندوں کا -

**Siccative,** *a.* & *n.*: (۱) خشک کرنے والی - (۲) خشک کرنے والی چیز؛ خصوصاً وہ چیز جو مصور روغن کو خشک کرنے کی غرض سے اس میں ملا دیتے ھیں -

**Sice,** *n.*: چھکا (پانسے کا) -

**Sice Syce,** *n.*: سائیس -

**Sicel, Sikel, Siculian,** *nn.* & *aa.*: (۱) اس نسل کا شخص جو صقلیہ میں گیارھویں صدی قبل مسیح میں آکر بسی؛ صقلیہ کا قرون وسطی کا باشندہ - (۲) ان باشندوں کے متعلق -

**Siceliot, Sik-,** *n* & *a.*: قدیم یونانی جو صقلیہ میں آباد ھوگیا تھا -

**Sicilian,** *a.* & *n.*: (۱) صقلوی؛ صقلیہ یا اس کے باشندوں کا - (۲) صقلیہ کا باشندہ

*S. vespers*: وہ قتل عام جو سنہ ۱۲۸۲ ء میں صقلیہ کے باشندوں نے فرانسیسیوں کا کیا تھا -

**Sick,** *a.*: (۱) بیمار؛ مریض؛ علیل - (۲) پریشان؛ آزردہ؛ بیزار - (۳) مائل بہ متلی - (۴) بے چین؛ بے قرار (کسی چیز کے لئے) - (۵) جواکتا گیا ھو؛ جس کا ناک میں دم آگیا ھو (کسی چیز سے)؛ تنگ؛ دق؛ بیزار؛ اکتا یا ھوا - (۶) مرمت طلب (جھاز) -

*the S. Man*: مرد بیمار؛ مریض یورپ (قدیم سلطنت ترکی کو جنگ عظیم سے پہلے کہتے تھے) -

*the s.*: مریض لوگ -

*turn s., feel s.*: جی متلانا؛ طبیعت کا مالش کرنا -

*turn s., make s.*: متلی پیدا کرنا -

*be s.*: قے ھونا -

*s. of love.*: عشق میں مبتلا؛ بیمار محبت؛ مریض عشق -

*s.-bay.*: دیکھو bay -

*s.-bed.*: (۱) مریض کا بستر - (۲) بستر علالت؛ حالت مرض -

*s.-call.*: (فوج) مریضوں کے بلانے کا بگل -

*s.-flag.*: زرد رنگ کا جھنڈا جو قرنطینے کے مقام پر یا جھاز میں بیماری کی خبر دینے کے لئے نصب کردیا جاتا ھے -

*s. headache.*: صفراوی درد سر -

*s.-leave.*: رخصت علالت؛ بیماری کی چھٹی -

*s.-list.*: بیماروں کی فہرست جو جھاز؛ رجمنٹ وغیرہ میں ھوتی ھے -

*on the s.-list*: بیمار؛ صاحب فراش -

*s.-room.*: بیمار یا مریض کا کمرہ؛ (جس میں کوئی بیمار ھو یا جو بیماری کے لئے مخصوص ھو) -

**sickish,** *a.*: بیمار سا؛ روگی -

**Sicken,** *v. i.* & *t.*: (۱) طبیعت بگڑنا؛ جی برا ھونا؛ مرض کے آثار ظاھر ھونا - (۲) گھن آنا؛ کراھت ھونا؛ دل کھٹا ھونا (۳) متلی پیدا کرنا؛ جی متلا دینا - (۴) دل کھٹا کردینا؛ بیزار کر دینا؛ متنفر کر دینا - (۵) اکتا دینا؛ ناک میں دم کر دینا؛ عاجز کر دینا -

**sickener,** *n.*: دل کھٹا کرنے والا؛ اکتا دینے والا -

**sickeningly,** *adv.*: اس طرح یا اس حدتک کہ متلی ھونے لگے، دل کھٹا ھو جائے یا طبیعت اکتا جائے -

**Sickle,** *n.*: (۱) دانتی؛ درانتی؛ ھنسیا - (۲) برج اسد -

*sicklebill*: بعض پرندے جن کی چونچ درانتی کی سی ھوتی ھے -

*s.-feather*: مرغے کی دم کا درمیانی لمبا پر -

*s.-wort*: ایک پودا جس کی نسبت عوام کا خیال ھے کہ وہ ھر مرض کی دوا ھے -

**Sickly,** *a.* & *v. t.*: (۱) روگی؛ دائم المرض؛ ضعیف الجثہ - (۲) مریضوں کا سا؛ بیماروں کا سا؛ زرد رو؛ اترا ھوا (چھرہ) - (۳) متلی پیدا کرنے والا - (۴) حد سے زیادہ رقیق (طبیعت)؛ حد سے زیادہ رقت آمیز -

**sickliness,** *n.*: روگی پن -

**Sickness,** *n.*: (۱) روگ؛ مرض؛ بیماری؛ علالت - (۲) متلی؛ مالش؛ قے -

*sleeping s.*: ایک مھلک بیماری جو افریقہ میں پائی جاتی ھے -

*sleepy s.*: ایک وبائی بیماری جو تمام ملکوں میں پائی جاتی ھے -

**Siculian,**: دیکھو Sicel -

**Siculo,-**: جز ترکیبی بمعنے صقلیہ -

**Side,** *n.*: (۱) سطح؛ پہلو - (۲) اغل بغل کا رخ؛ پہلو - (۳) طرف؛ جانب؛ رخ - (۴) (اقلیدس) ضلع - (۵) انسان یا جانور کے جسم کا وہ حصہ جو داھنے بائیں اور کولے کی طرف ھوتا ھے؛ پہلو - (۶) بغلی حصہ - (۷) حاشیہ؛ سرا؛ کنارہ - (۸) (بطور صفت) ضمنی - (۹) پہلو؛ رخ (سلسلے یا چیز کا) - (۱۰) فریق؛ جانب؛ طرف - (۱۱) (کسی مقررہ خط کے) پار؛ ورے؛ پرے وغیرہ - (۱۲) سلسلہ؛ نسب؛ طرف - (۱۳) (انٹی کا کھیل) ایک پہلو سے گیند کو چھوٹی مار کر دیتے ھیں؛ خاص قسم کی حرکت (۱۴) (عامیانہ) اکڑ؛ بیجا غرور؛ گھمنڈ -

*right s. of cloth*: کپڑے کا سیدھا (رخ) -

*wrong s. of cloth*: کپڑے کا الٹا (رخ) -

*by the s. of*: قریب؛ پاس؛ برابر -

*s. by s.*: پہلو بہ پہلو؛ برابر برابر -

*shake one's ss.*: ھنستے ھنستے پیٹ میں بل پڑجانا -

*s.-splitting*: بہت ھنسانے والی (بات) -

*epistle s.*: قربان گاہ کا جنوبی سرا -

*gospel s.*: قربان گاہ کا شمالی سرا -

*s. issue*: ضمنی بات؛ علحدہ مسئلہ -

*s. line*: ضمنی کام یا پیشہ -

*Cambridge has a strong s.*: کیمبرج کی ٹیم (ھاکی وغیرہ کی) مضبوط ھے -

*take ss.*: (فریقین میں کسی کی) طرف داری کرنا -

*on this s. of the grave*: زندگی میں -

*the right s. of forty*: چالیس ۴۰ سال کی عمر سے کم -

*on the wrong s. of forty*: چالیس ۴۰ سال سے زیادہ

*on the wrong s. of the door*: دروازہ کے باھر -

*on mother's s.*: ماں کی طرف سے -

*on father's s.*: باپ کی طرف سے -

**sidy,** *a.*: اکڑ باز؛ گھمنڈی -

**S.-arms**: تلوار یا سنگین -

*side board*: کھانے کے برتن رکھنے کی خانہ دار میز -

*side-bone*: (پرندے کے) بازوؤں کی نیچے کی دو شاخہ ھڈی -

*s.-car* : موٹر سائیکل میں بغلی نشست -

*s. dish* : کوئی پر تکلف کھانا جو عام کھانوں کے علاوہ دعوت میں کھایا جائے -

*s.-drum* : بغلی ڈھول ؛ ایک طرح کا گلے میں ڈالنے کا ڈھول -

*sidelight.* : (۱) روشنی جو ایک پہلو سے آتی ہو - (۲) (استعارتاً) ضمنی مثال یا تشریح - (۳) چلتے ہوئے جہاز کی بغلی روشنی (بائیں طرف سے سرخ اور داہنی طرف سے سبز ہوتی ہے) -

*sideless* : لباس جس کا آگا پیچھا نہ ہو -

*s.-note* : حاشیہ -

*s. saddle* : یک رخی کاٹھی (عموماً عورتوں کے بیٹھنے کی کاٹھی جس پر دونوں پیر ایک طرف لٹکائے جاسکتے ہیں) -

*s. seat* : بغلی نشست (ٹم ٹم، لاری وغیرہ میں) -

*s. show* : ضمنی معاملہ ؛ ضمنی نمائش -

*s. slip* : (۱) پہیے وغیرہ کا پھسلنا - (۲) (طیارے کا) سامنے چلنے کی بجائے پہلو کی طرف چلنا ؛ ٹیڑھا چلنا ؛ بغلی چال چلنا - (۳) درخت کی شاخ - (۴) ناجائز اولاد - (۵) (تھیٹر) اسٹیج کا بغلی حصہ -

*sidesman* : گرجا کے نگراں کا نائب (جو لوگوں کی طرف سے منتخب ہوتا ہے) -

*s. step* : (۱) وہ قدم جو دائیں یا بائیں طرف رکھا جائے ؛ ٹیڑھا قدم - (۲) پائدان (گاڑی کا) -

*s. stroke* : (۱) وہ وار یا ہاتھ جو پہلو کی طرف کو یا پہلو کی طرف سے لگایا جائے ؛ بغلی وار ؛ بغلی ہاتھ - (۲) ضمنی فعل - (۳) تیراکی کا بغلی ہاتھ -

*s.-track* : (۱) ریل کی سائڈنگ ؛ بغلی پٹری - (۲) سائڈنگ میں کھڑا کرنا ؛ بغلی پٹری پر لانا ؛ پٹری بدلنا - (۳) ٹال دینا ؛ ملتوی کر دینا (اس معنی میں زیادہ تر امریکہ میں مستعمل ہوتا ہے) -

*s.-view* : یک رخی منظر ؛ نیم رخی منظر یا تصویر -

*s.-walk* : اونچی پٹری جو سڑک کے دونوں طرف پیدل چلنے والوں کے لئے بنائی جاتی ہے ؛ پیدل پٹری -

*s.-wind* : (۱) داہنے یا بائیں طرف کی ہوا ؛ پہلو کی طرف سے چلنے والی ہوا - (۲) بالواسطہ عامل یا محرک ؛ بالواسطہ اثر -

**Side**, *v. i.* : ساتھ دینا ؛ جانبداری کرنا ، طرف داری کرنا ؛ پچھ کرنا -

**Sidelong**, *adv. & a.* : ترچھا ؛ پہلو کی طرف کو -

**Sidereal**, *a.* : ثوابت یا بروج سے متعلق -

*s. day* : روز فلکی (روز شمسی سے چار ثانیہ کم ہوتا ہے) -

*s. year* : سال فلکی -

*s. time* : زمان فلکی -

**Siderography**, *n.* : لوہے پر کندہ کرنے کا طریقہ -

**Sideward (s)**, *adv. & a.* : پہلو کی طرف کو ؛ پہلو کی طرف سے -

**Sideways**, *adv. & a.* : پہلو کی طرف کو ؛ پہلو کی طرف سے -

**Siding**, *n.* : (ریل کی) سائڈنگ ؛ بغلی پٹری -

**Sidle**, *v. i.* : دبک کر چلنا (ڈر یا خوشامد کی وجہ سے) -

**Sidonian**, *a. & n.* : سیڈونی ؛ سیڈون کا (باشندہ) -

**Siege**, *n. & v. t.* : (۱) محاصرہ - (۲) سخت اصرار ؛ پیچھے پڑ جانا - (۳) (قدیم) محاصرہ کرنا -

*push the s.* : محاصرہ کو شد و مد سے جاری رکھنا -

*raise the s. of.* : محاصرہ ترک کر دینا ؛ تسخیر کی کوشش سے ہاتھ اٹھانا -

*lay s. to* : محاصرہ کرنا -

*s.-basket* : بید یا دھات کے پتروں کی استوانی شکل کی ٹوکریاں جو محاصرہ میں کام آتی ہیں -

*s.-gun.* : قلعہ شکن توپ -

*s.-train.* : محاصرہ کا سامان (توپ خانہ وغیرہ) -

*s.-works.* : محاصرین کی خندقیں ، دمدمے وغیرہ -

**Sienese, Siennese**, *a. & n.* : (۱) سینا (Sienna) کا - (۲) سینا کا باشندہ -

*s. school.* : سترھویں اور چودھویں صدی کے مصوروں کا ایک خاص سلسلہ -

**Sienna**, *n.* : سینا ؛ گیرو کے قسم کی مٹی جو خام یا جلا کر رنگ کے طور پر استعمال کی جاتی ہے ، خام کا رنگ زردی مائل اور سوختہ کا سرخی مائل بادامی ہوتا ہے - (اطالیہ کے شہر سینا میں پائی جاتی ہے) -

**Sierra**, *n.* : (۱) طویل ناہموار سلسلۂ کوہ ؛ کوہستان - (۲) اسپین کی ماکرل مچھلی (سمندر میں پیدا ہوتی ہے اور کھائی جاتی ہے) -

**Siesta**, *n.* : قیلولہ -

**Sieve**, *n. & v. t.* : (۱) چھلنی - (۲) ایک قسم کی ٹوکری جو پیمانے کے طور پر استعمال ہوتی ہے - (۳) پیٹ کا ہلکا ؛ وہ شخص جو راز کو چھپا نہ سکتا ہو - (۴) چھلنی میں چھاننا -

**Sift**, *v. t. & i.* : (۱) (چھلنی یا اسی قسم کی کسی چیز میں) پچھوڑنا ؛ پھٹکنا ؛ رولنا - (۲) چھان بین کرنا ؛ جانچ پڑتال کرنا -

(-) **sifter**, *n.* : (-) چھاننے والا -

**Sigh**, *v. i. & t. & n.* : (۱) آہ بھرنا ؛ ٹھنڈی سانس بھرنا - (۲) اطمینان کی گہری سانس لینا - (۳) کسی چیز کی حسرت یا آرزو میں بے چین ہونا ؛ کسی چیز کے لئے کڑھنا (for کے ساتھ) - (۴) ہوا کا سن سن چلنا - (۵) آہ ؛ ٹھنڈی سانس -

**Sighingly**, *adv.* : ٹھنڈی سانس لے کر ؛ آہ بھر کر -

**Sight**, *n.* : (۱) بصارت ؛ بینائی ؛ قوت باصرہ ؛ نظر ؛ نگاہ - (۲) دیدار ؛ درشن ؛ نظارہ - (۳) منظر ؛ دائرۂ نظر ؛ حد نگاہ ؛ جہاں تک دکھائی دے - (۴) نظارہ ؛ منظر ؛ دیکھنے کی چیز ؛ تماشا ؛ قابل دید چیز - (۵) (بول چال) بڑی مقدار ؛ بہت کچھ - (۶) بندوق کی مکھی ؛ شست جو اس سے یا کسی اور آلے سے باندھی جائے -

*long s.* : دور بین نگاہ (جس سے صرف دور کی چیز نظر آئے) -

*short s.* : (۱) نزدیک بین نگاہ (جس سے صرف پاس کی چیز نظر آئے) - (۲) (استعارتاً) کوتاہی ؛ ناعاقبت اندیشی -

*know by s.* : محض صورت شناسی ہونا -

*loss of s.* : اندھا ہو جانا ؛ نابینا ہو جانا -

*second s.* : غیب بینی ؛ باطنی قوت جس کی بدولت انسان وہ چیزیں دیکھ سکتا ہے جو نظر سے غائب ہیں -

**( - ) sighted,** *a.* : ( - ) بین -

**( - ) Sightedly,** *adv.* : ( - ) بینی سے -

*catch s. of.* : دکھائی دینا ؛ نظر پڑنا -

*lose s. of.* : (۱) نظر سے غائب ہو جانا ؛ اوجھل ہوجانا -
(۲) کسی شخص کی نقل و حرکت سے ناواقف ہونا -

*get a s. of.* : کسی طرح بھی دیکھ لینا ؛ ایک جھلک دیکھ لینا -

*take a sight (of, at)* : (عامیانہ) کسی کو چڑانے کے لئے
ناک کے آگے ہاتھ اس طرح رکھنا کہ انگوٹھے کا سرا ناک سے ملا
ہو اور پورا پنجہ پھیلا ہوا ہو -

*at, on, s.* : دیکھتے ہی -

*play music at s.* : بغیر مشق کے کچھ گانا بجانا -

*payable at s.* : درشنی (ہنڈی وغیرہ) -

*at first s.* : پہلی نظر میں ؛ بادی النظر میں -

*is in s.* : نظر آتا ہے -

*is out of s.* : نظر نہیں آتا -

*the millennium is in s.* : ست جگ قریب ہے -

*put out of sight* : چھپانا ؛ نظر انداز کرنا -

*out of s. out of mind.* : آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ؛
آنکھ سے اوجھل دل سے دور -

*out of my s.* : دور ہو ؛ دفع ہو ؛ دفان ہو

*the ss.* : کسی مقام کی مشہور یا قابل دید چیزیں -

*a s. for sore eyes.* : جسے دیکھ کر آنکھوں کو راحت ہو ؛
خصوصاً وہ مہمان جس کے آنے سے دل خوش ہو -

**sightseer,** *n.* : سیر کرنے والا -

**sightseeing,** *n.* : سیر -

*make a s. of oneself.* : عجیب و غریب یا بے تکے کپڑے
پہن کر تماشا بن جانا -

*his face is a perfect s.* : اس کے چہرہ کا عجیب حال
ہے (زخموں وغیرہ کی وجہ سے بگڑ گیا ہے) -

*sight-worthy* : قابل دید -

**Sight,** *v. t.* : (۱) دیکھنا ؛ نظر پڑنا ؛ نظر آنا - (۲) ستاروں
وغیرہ کا) مشاہدہ کرنا (خصوصاً آلات کے ذریعے سے) - (۳)
بندوق وغیرہ میں مکھی لگانا - (۴) بندوق کی مکھی کو درست کرنا -
(۵) بندوق کی مکھی وغیرہ کی مدد سے شست باندھنا -

*sighting shot.* : وہ فیر جو مکھی کو درست کرنے کے لئے کیا جائے -

**Sightless,** *a.* : (۱) نابینا ؛ اندھا ؛ بے بصر - (۲) (شعر) مخفی ؛
غیر مرئی ؛ جو نظر نہ آئے ؛ جو دیکھا نہ جا سکے -

**Sightly,** *a.* : خوشنما ؛ خوبصورت -

**sightliness** : خوش نمائی ؛ خوبصورتی -

**Sigillate,** *a.* : (۱) (چینی مٹی وغیرہ کے برتن) جن پر ٹھپا
کئے ہوئے نقش ہوں ؛ ٹھپے دار - (۲) (نباتیات) جس پر
مہر کے سے نشان ہوں -

**Sigma,** *n.* : سگما ؛ یونانی حرف (C) جو S کی آواز دیتا ہے -

**Sigmate,** *a.* : یونانی حرف سگما یا انگریزی حرف ایس کی شکل کا -

**Sigmate,** *v. t.* : کسی لفظ میں سگما یا ایس کا اضافہ کرنا -

**sigmation** : سگما یا ایس کا اضافہ -

**Sigmatic,** *a.* : سگما سے بنا ہوا ؛ جو سگما لگا کر بنایا جائے -

**Sigmoid,** *a. & n.* : (۱) (تشریح میں آتا ہے) قدیم تحریر کے
سگما (c) یا ایس کی شکل کا - (۲) الٹا موڑ -

**Sign,** *n.* : (۱) نشان - (۲) نشان ؛ علامت - (۳) نشانی ؛ علامت ؛
دلیل ؛ آثار - (۴) معجزہ ؛ کرامت ؛ بشارت ؛ اشارہ غیبی ؛
لطیفہ غیبی - (۵) سائن بورڈ ؛ نشان (وہ تصویر وغیرہ جسے
دکان دار اور سرائے والے اپنی پہچان کے لئے مقرر کر لیتے ہیں) -
(۶) اشارہ - (۷) برج -

*the s. of the cross* : صلیب کا نشان (جو انگلیوں سے
پیشانی یا سینے پر بنایا جاتا ہے) -

*s. manual* : اپنے ہاتھ کے دستخط ؛ دستخط ؛ بقلم خود -

*s. and countersign.* : اشارے جو ہم راز لوگ پہچان کے
لئے آپس میں مقرر کرلیں -

*ss. of the times.* : آثار جن سے زمانہ کی حالت ظاہر ہو ؛
زمانے کے آثار -

*deaf-and-dumb ss.* : انگلیوں کے مقررہ اشارے جن سے
گونگے باہم گفتگو کرتے ہیں -

*make no s.* : ٹس سے مس نہ ہونا ؛ اف تک نہ کرنا -

*s.-painter* : سائن بورڈ وغیرہ کا رنگنے والا -

*sign-post.* : رہنما کھمبا (جو چوراہوں وغیرہ پر لگا دیتے
ہیں اور اس پر ان مقامات کے نام لکھ دیتے ہیں جو ان
سڑکوں پر واقع ہوں) -

**Sign,** *v. t. & i.* : (۱) نشان بنانا - (۲) دستخط کرنا (کسی
چیز پر) - (۳) اپنا نام اپنے قلم سے لکھنا - (۴) ملازمت وغیرہ کے
معاہدے پر دستخط کرنا ؛ ملازم رکھنا (معاہدے پر دستخط کرا کے) -
(۵) اشارے سے کہنا - (۶) اشارے سے حکم دینا یا درخواست کرنا -

**signable,** *a.* : قابل دستخط -

**Signal,** *a.* : (۱) غیر معمولی طور پر اچھا یا برا ؛ نمایاں - (۲)
ممتاز ؛ مشہور - (۳) نہایت سخت ؛ نہایت شدید ؛ قابل عبرت (سزا) -

**signally,** *adv.* : نمایاں طور پر ؛ نہایت سختی سے -

**Signal,** *n. & v. t. & i.* : (۱) اشارہ ؛ سگنل - (۲) اشارہ کرنا ؛
اشارے سے اطلاع دینا ؛ اشاروں سے اعلان کرنا ؛ اشارے سے ہدایت کرنا -

*fog-s.* : دیکھو fog -

*s. of distress.* : وہ اشارہ جو مصیبت کی حالت میں مدد
کی درخواست کے لئے کیا جائے ؛ خصوصاً توپ کا فیر جو
جہاز سے کیا جائے -

*storm-s.* : علامت طوفان ؛ مخروطی شکل کی چیز جو رصدگاہوں
پر طوفان کی خبر دینے کے لئے نصب کر دی جاتی ہے -

*s. book* : (فوجی اور بحری) وہ کتاب جس میں پیام بھیجنے
کے اشارات درج ہوتے ہیں ؛ کتاب اشارات -

*s.-box* : سگنل کی کوٹھری (ریل کے اسٹیشن پر) -

*s.-man* : سگنل والا -

**Signalize,** *v. t.* : مشہور کرنا ؛ ممتاز کرنا ؛ امتیازی شان پیدا
کرنا ؛ خصوصیت پیدا کرنا -

**Signatory,** *a. & n.* : (وہ فریق ، خصوصاً سلطنت) جو کسی
معاہدے پر دستخط کرے -

**Signature,** *n.* : (۱) (قدیم) معنی خیز نشان یا علامت (۲) دستخط -
(۳) صفحے کے آخر میں (طباعت) وہ عدد یا لفظ جو فرمے کے شمار
کے لئے چھاپا جاتا ہے ؛ فرمہ - (۴) (تحریری نغمہ) وہ علامتیں جو
خطوط کے سروں پر بنی ہوتی ہیں جن سے گت اور تال کا پتا چلتا ہے -

**Signet,** *n.* : مُہر -
*the s.* : شاہی مہر جو پہلے زمانے میں خاص خاص موقعوں پر استعمال کی جاتی تھی -
*s.-ring* : مہر دار انگوٹھی ؛ خاتم -
**Significance,** *n.*: (۱) معنی خیزی ؛ پر معنی ہونا - (۲) معنی؛ مفہوم ؛ مطلب ؛ مراد - (۳) اہمیت ؛ وقعت -
**Significant,** *a.* : (۱) با معنی - (۲) معنی خیز ؛ پر معنی (۳) اہم ؛ وقیع -
**significantly,** *adv.* : پر معنی انداز سے -
**Signification,** *n.* : (۱) ( شاذ ) اشارہ کرنا ؛ علامت کرنا - (۲) مطلب ؛ مراد ؛ معنی ؛ مفہوم -
**Significative,** *a.*: دلالت کرنے والا ( کسی چیز پر )- دلیل یا علامت ( کسی چیز کی ) -
**Signify,** *v. t. & i.*: (۱) دلالت کرنا ( کسی چیز پر ) ؛ پیش خیمہ ہونا - (۲) معنی رکھنا ، معنی ہونا - (۳) ظاہر کرنا ؛ اظہار کرنا ( کسی چیز کا ) - (۴) - اہمیت رکھنا ؛ وقعت رکھنا -
**Signior** : دیکھو grand
**Signor,** *n.* : اطالیہ کا تعظیمی لقب Sir اور .Mr کی جگہ استعمال ہوتا ہے -
*Signora, n.* : mrs. یا madam -
*Signorina, n.*: young lady یا miss -
**Sikh,** *n.*: سکھ -
**Silage,** *n. & v. t.*: (۱) دیکھو ensilage - (۲) گڑھے میں یا ہوا بند مقام میں رکھنا (مویشی کے سبز چارے کو محفوظ رکھنے کے لیے) -
**Silence,** *n. & v. t.* : (۱) سکوت ؛ خاموشی؛ چپ - (۲) کم گوئی؛ کم سخنی ؛ بےزبانی (۳) راز داری ؛ اخفا - (۴) سناٹا ؛ خاموشی ؛ ہوکا عالم - (۵) گم نامی - (۶) چپ کر دینا ؛ خاموش کر دینا ؛ منہ بند کر دینا ؛ لا جواب کر دینا -
*break s.* : مہر سکوت کو توڑنا ؛ قفل خاموشی کو توڑنا گفتگو شروع کرنا -
*keep s.* : خاموش رہنا -
*in s.* : چپ چاپ ؛ بغیر کچھ کہے -
**Silence!** : خاموش ! -
**silencer,** *n.* : آواز روک ؛ وہ آلہ جو بندوق وغیرہ میں آواز کو دھیما کرنے یا روکنے کے لیے لگایا جائے -
**Silent,** *a.* : (۱) خاموش ؛ چپ ؛ ساکت - (۲) ساکت ، بے آواز ( حرف ) - (۳) کم گو ؛ کم سخن ؛ بے زبان - (۴) ذکر سے خالی ؛ ساکت - *history is s. on the subject*
*s. film* : فلم بے صدا -
*s. letter* : وہ حرف جو کتابت میں آئے مگر پڑھا نہ جائے ؛ حرف ساکت -
*s. partner* : ایسا شریک جسے انتظام میں کوئی دخل نہ ہو ؛ شریک بے دخل -
*s. system* : بعض قید خانوں میں رائج ضابطہ جہاں قیدیوں کو کبھی بولنے کی اجازت نہیں دی جاتی ؛ ضابطۂ خاموشی -
**silently,** *adv.* : خاموشی سے ؛ چپ چاپ -
**Silenus,** *n.* : شراب کا پیپا ؛ رنگیلا بوڑھا جو شراب پی پی کر پھول گیا ہو - ( یونانی ادب میں - شراب کے دیوتا بیکس کا ایک ملازم ) -
**Silesia,** *n.* : ایک باریک کپڑا ، جو اوٹ کے پردوں اور استر کے کام آتا ہے ( یہ کپڑا ابتدا میں سائیلیشیا میں بنا تھا ) -
**Silhouette,** *n. & v. t.* : (۱) یک رخی خاکہ ( کسی شخص کی تصویر کا جو سفید زمین پر سیاہ خطوط سے بنا ہو ) - (۲) خاکہ جو شخص یا چیز کو بہت تیز روشنی کے مقابل دیکھنے سے نظر آئے - (۳) سفید زمین پر سیاہ خطوط سے یک رخی خاکہ کھینچنا - (۴) کسی چیز کو تیز روشنی کے مقابل رکھ کر دکھانا کہ صرف خاکہ نظر آئے -
**Silica** *n.* : سلیکا ؛ ایک قسم کی سخت سفید یا بے رنگ معدنی شے جو اکثر قیمتی پتھروں اور معمولی پتھر میں پائی جاتی ہے -
**silicic,** *a.* : سلیکا کا -
**siliciferous,** *a.* : جس میں سلیکا کثرت سے ہو -
**silicious** or **siliceous,** *a.* : سلیکا سے مشابہ ؛ جس میں سلیکا ہو -
**silicate,** *n.* : سلیکا کا مرکب ( نمک ) -
**Silicated,** *a.* : سلیکا ملا ہوا ؛ سلیکا چڑھا ہوا -
**Silicify,** *v. t. & i.* : سلیکا ملانا؛ سلیکا بنانا ؛ سخت پتھر سا کر دینا -
**Silicification,** *n.* : سلیکا آمیزی وغیرہ -
**Silicon,** *n.* : سلیکن ( ایک غیر فلزاتی عنصر جو صرف مرکب شکل میں پایا جاتا ہے ) -
**Siliqua,** ( pl- ae ) **silique,** *n.* : تیچھ؛ پھلی ( رائی وغیرہ کی )-
**siliquose,** *a.* : تیچھوی ؛ پھلی دار -
**siliquous,** *a.* : تیچھ دار -
**Silk,** *n.* : (۱) ریشم ؛ حریر - (۲) نقلی ریشم ؛ تسر - (۳) ریشمی کپڑا ؛ حریر - (۴) ( جمع ) ریشمی کپڑے ، ریشمی لباس - (۵) ( بہ طور صفت ) ریشمی ؛ ریشم کا ( اب عموماً Silken کی جگہ Silk ہی آتا ہے ) - (۶) ایک خاص چمک یا آب جو بعض اقسام کے یاقوت وغیرہ میں ہوتی ہے -
*silk-worm* : ریشم کا کیڑا (جو عموماً شہتوت کے پتے کھاتا ہے)-
*take s.* : انگلستان کی K. C. یعنی عدالت عالیہ کا وکیل ہوجانا ( یہ وکیل ریشمی گون پہنتے ہیں ) -
*S.* : انگلستان کی عدالت عالیہ کی وکالت -
*s.-fowl* : مرغی وغیرہ کی قسم کا پرند جس کے ریشم سے پر ہوتے ہیں -
*s.-gland* : غدود جس میں سے ریشم کا سا لعاب خارج ہوتا ہے -
*s. winder, s. reel* : وہ ریل جو کوے سے ریشم نکالنے اور دھاگے کی طرح لپیٹنے میں کام آتی ہے -
*make a s. purse out of a sow's ear.* : ایک شخص اپنی صلاحیت کے لحاظ سے جیسا بن سکتا ہے اس سے بہتر بنا دینا -
**Silken,** *a.* : (۱) ( قدیم شعر ) ریشمی ، ریشم کا - (۲) ریشمی لباس میں ملبوس - (۳) ریشم کی طرح نرم اور چمک دار - (۴) ( انداز ، طریقہ ) میٹھا ؛ مرغوب ؛ لبھانے یا پرچانے والا -
**Silky,** *a.* : ریشم کے مانند ، ملائم ، چکنا ، باریک -
*s. manner.* : لبھانے والا انداز یا طریقہ -
**silkiness,** *n.* : ریشم کی سی نرمی ، چکنا پن یا باریکی -
**Sill,** *n.* : دروازہ کی دہلیز ؛ وہ تختہ یا پتھر جو کھڑکی کی

چوکھٹ کے آگے ہوتا ہے -

**Sillabub**, *n.*: ایک قسم کا کھانا جو انگوری شراب اور کریم سے بنتا ہے -

**Siller**, *n.* : ( اسکاٹستان ) چاندی ؛ روپیہ -

**Sillery**, *n.* : شامپین شراب کی بعض قسموں کے نام -

**Silly**, *a.* & *n.* : (۱) ( قدیم ) سیدھا سادھا ؛ بھولا بھالا ؛ مسکین - (۲) سادہ لوح ؛ بے وقوف ؛ نادان ؛ نا عاقبت اندیش - (۳) ضعیف العقل ؛ مودھو - (۴) ( بچوں کی زبان میں ) بے وقوف شخص ( جیسے *don't be a s.* )

*the s. season* : اگست اور ستمبر کا زمانہ جب اخباروں کو لکھنے کے لئے خبریں نہیں ملتیں اور وہ عام مسائل پر گفتگو شروع کر دیتے ہیں -

*s. point. shortleg* : ( کرکٹ ) کھیلنے والے سے بالکل قریب فیلڈر کی جگہ -

**sillily**, *adv.* : نادانی سے ؛ بے وقوفی سے -

**silliness**, *n.* : بیوقوفی ؛ سادہ لوحی وغیرہ -

**Silo**, *n.* & *v. t.* : (۱) وہ گڑھا یا ہوا بند مقام جس میں مویشی کا سبز چارہ محفوظ رکھا جائے - (۲) اس طرح سے چارہ محفوظ رکھنا -

**Silt**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ریت یا مٹی جو دریا کی تہ میں یا بندرگاہ میں جم جاتی ہے : تہ نشین مادہ ؛ گاد - (۲) تہ نشین مادے سے پاٹ دینا یا اٹ جانا -

**Silurian**, *a.* & *n.* : (۱) سلوریوں کا ؛ سلوری ( سلوریوں کی قوم : برطانیہ کے قدیم باشندوں میں گذری ہے ) - (۲) سلوری پرت یا طبقے ( طبقات ) ارض میں سے چند طبقے جو برطانیہ میں سلوریوں کے علاقے میں پہلی بار دریافت ہوئے ) : ان طبقات کا یا ان سے متعلق -

**Silvan, sylvan**, *a.* : (۱) جنگل کا ؛ صحرائی ؛ جس میں جنگل ہو - (۲) دیہاتی ؛ گاؤں کا -

**Silver**, *n.* : (۱) چاندی ؛ روپا ؛ نقرہ ؛ سیم - (۲) شلنگ وغیرہ چاندی کے سکے - (۳) چاندی کے برتن اور دیگر اسباب - (۴) چاندی کا کوئی کھار جو فوٹو گرافی کے کاغذ کو اثر پذیر بنانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہو - (۵) چاندی کا ؛ چاندی کا بنا ہوا ؛ سیمیں ؛ نقرئی - (۶) دوسرے درجہ کا -

*German s., nickel s.* : جرمن سلور یا نکل ؛ نقلی چاندی کی قسمیں -

*s. age* : لاطینی علم ادب کا وہ زمانہ جو اغسطینی دور کے بعد ہوا ہے -

*speech is s. but silence is golden* : بولنا اچھا مگر چپ رہنا اس سے بڑی اچھا -

*has a s. tongue.* : شیریں زبان ہے ؛ خوش تقریر ہے -

*s. tongued* : شیریں زبان ؛ خوش تقریر -

*every cloud has a s. lining* : ہر مصیبت میں تسکین کا پہلو بھی ہوتا ہے -

*s. -bath* : وہ قاب جس میں چاندی کا کھار silver nitrate رکھتے ہیں تا کہ فوٹو گرافی کے کاغذ کو اثر پذیر بنائیں -

*s. fir* : روپہلا صنوبر ، ایک قسم کا صنوبر جس کی پتی میں اندر کی طرف دو روپہلے خط ہوتے ہیں -

*s. fish.* : (۱) ایک قسم کی مچھلی - (۲) روپہلے رنگ کا کیڑا جو کتابوں اور پھپھوند لگی جگہوں میں ہوتا ہے -

*s. fox.* : لومڑی کی ایک قسم جس کی سیاہ سمور میں چتیاں ہوتی ہیں -

*s. gilt.* : (۱) چاندی کے ملمع کا - (۲) نقلی سنہری ملمع -

*s. -grey.* : چمکدار بھورا رنگ -

*s. leaf.* : دیکھو leaf -

*s. paper* : (۱) ایک قسم کا سفید باریک کاغذ - (۲) ( غلط استعمال ) رانگ کی پتی -

*s. plate* : چاندی کے برتن -

*s. point* : ایک خاص قسم کے کاغذ پر چاندی کی پنسل کی نوک سے تصویر بنانا -

*s. print* : ( فوٹو گرافی ) کاغذ پر مثبت فوٹو جو چاندی کے کھار سے بنایا گیا ہو -

*s. sand* : ایک قسم کی باریک ریت جو باغبانی میں استعمال ہوتی ہے -

*s. side* : گائے کے گوشت کی پٹھہ کا سب سے اچھا حصہ -

*silversmith* : صرف چاندی کا کام کرنے والا کاریگر -

*s. solder* : چاندی کے برتن جوڑنے کا مسالہ -

*s. standard* : معیار نقرہ ؛ چاندی کے سکے کا قانوناً تسلیم کیا جانا -

*s. -stick* : ( ملک معظم کے ) لائف گارڈ کا افسر جو محل پر متعین ہوتا ہے -

*the s. streak* : رود بار انگلستان -

*s. top* : ایک طرح کا روگ جو گھاس کو لگ جاتا ہے -

*s. weed* : ایک قسم کا پودا جس کے پھول زرد اور پتیوں کا نیچے کا حصہ روپہلا ہوتا ہے -

**silvern**, *a.* : ( قدیم ) چاندی کا ؛ نقرئی -

**silvery**, *a.* : چاندی کی طرح سفید ؛ چمکدار یا کھنکنے والا ؛ چاندی کا سا -

**silveriness**, *n.* : چاندی کی طرح سفید ؛ چمکدار یا کھنکدار ہونا -

**Silver**, *v. t.* & *i.* : (۱) چاندی چڑھانا ؛ چاندی کی قلعی کرنا - (۲) ( آئینے کی پشت پر ) پارہ یا رانگ چڑھانا - (۳) چاندی کی سی چمک پیدا کر دینا - (۴) ( بالوں کو ) سفید کر دینا ؛ ( بالوں کا ) سفید ہو جانا -

**Silviculture**, *n.* : درختوں کی پرورش جنگل سازی کے طور پر -

**Simian**, *a.* & *n.* : (۱) ( حیوانیات ) ایک قسم کا انسان نما بندر - (۲) بندر : بندر کا سا ؛ میمونی -

**simioid**, *a.* : سیمین بندر کا سا -

**Similar**, *a.* & *n.* : (۱) مشابہ ؛ مماثل : مانند ؛ ملتا جلتا ؛ ایک ہی طرح کا ؛ یکساں - (۲) مثل ؛ نظیر - (۳) ( جمع ) یکساں چیزیں -

**similarity**, *n.* : مشابہت ؛ مماثلت ؛ یکسانی -

**similarly**, *adv.* : اسی طرح سے ؛ ایک ہی طرح سے ؛ علے ہذا القیاس -

**Simile**, *n.* : تشبیہ -

**Similitude**, *n.*: (۱) مشابہت ؛ مماثلت - (۲) شکل ؛ بھیس ؛ روپ - (۳) تشبیہ - (۴) (شاذ) ہوبہو نقل ؛ جیتی جاگتی تصویر -

**Similize**, *v. i.* & *t.* : تشبیہ دینا ؛ تشبیہ کا استعمال کرنا ، تشبیہ سے کام لینا -

**Simmer**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ابلنے کے قریب ہونا ؛ سنسنانا ( پانی وغیرہ کا ) - (۲) پانی کو اتنا گرم کرنا کہ ابلنے کے قریب

ھو یا سنسنانے لگے - (۳) ( استعارتاً ) غصے سے کھولنا : پیچ و تاب کھانا - (۴) ھنسی کے مارے بے تاب ھونا - (۵) سنسناھٹ؛ پھلا اُبال - (۶) پیچ و تاب کی حالت؛ ھنسی سے بیتاب ھونے کی حالت -

**Simnel cake**, *n.* : عمدہ خوش نما کیک جو بڑے دن وغیرہ کے موقع پر بڑے تکلف سے تیار کیا جاتا ھے -

**Simoniac**, *n.* : گرجا کے منصب کی خرید و فروخت کا مجرم -

**Simoniacal**, *a.* : (۱) گرجا کے منصب کی خرید و فروخت کرنے والا - (۲) گرجا کے منصب کی خرید و فروخت کا -

**Simon pure**, *n.* / **the real S.** : اصلی شخص یا اصلی چیز (مصنوعی نھیں) -

**Simoom**, *n.* : سموم -

**Simp**. *n.* : ( امریکن روز مرہ ) Simpleton کا مخفف؛ سادہ لوح -

**Simper**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) تکلف سے یا بناوٹ سے مسکرانا؛ دانت نکال دینا؛ کھیس کا ڑھنا - (۲) دانت نکال کر اظہار کرنا : (رضامندی وغیرہ کا اظہار) دانت نکال کر کرنا -

**simperingly**, *adv.* : کھیسین کاڑہ کر؛ دانت نکال کر -

**simperer**. *n.* : بناوٹ سے مسکرانے والا -

**Simple**, *a.* & *n.* : (۱)مفرد؛ غیرمرکب؛ سادہ؛ بسیط - (۲) سادہ : بے تکلف ( جو پیچیدہ یا آراستہ یا الجھا ھوا یا زیادہ ترقی یافتہ نہ ھو) - (۳) محض؛ قطعی؛ مطلق؛ عین - (۴) بےبناوٹ؛ بھولا بھالا؛ سیدھا سادھا - (۵) بے وقوف؛ سادہ لوح؛ نا تجربہ کار - (۶) آسان؛ سھل؛ سیدھا جس میں کوئی مشکل نہ ھو - (۷) حقیر؛ ادنی؛ خفیف - (۸) مفرد ( دوا )؛ جڑی بوٹی -

*s. sentence* : مفرد جملہ -

*a s. quantity* : مقدار مفرد -

*induction by s. enumeration* : اٹکل پچو استقراء؛ محض چند مثالوں سے کوئي کلیہ قائم کرنا -

*s. addition* : سادہ جمع -

*s. equation* : مساوات مفرد -

*s. machine* : مفرد مشین یا آلہ؛ بیرم ' چرخی پیچ وغیرہ

*s. leaf* : مفرد پتی؛ یک کنی پتی -

*s. pistil* : ( نباتیات ) مفرد بقچۂ گل -

*s. eye* : کیڑوں مکوڑوں کی آنکھ جو بہت سادہ ساخت کی ھوتی ھے -

*s. fracture* : صرف ھڈی کا ٹوٹ جانا -

*s. idea* : مفرد ادراک یا خیال ( جس کی تحلیل نہ ھوسکے ) -

*s. life* : سادہ زندگی؛ وہ زندگی جو تکلفات سے خالی ھو' زمانۂ قبل تھذیب کی زندگی اختیار کرنیکی کوشش -

*in s. beauty* : بے زیب و زینت -

*s. forms of life* : ادنی درجے کے حیوانات -

*be cut for the ss.* : حماقت کے علاج کا آپریشن کرانا؛ دماغ کی فصد لینا -

**simple-hearted, simple-minded**, *aa.* : سیدھا سادھا؛ سادہ دل -

**simple-mindedness**, *n.* : سیدھا پن؛ سادہ دلی -

**simpleness, simplicity**, *nn.* : مفرد ھونا؛ سادہ دلی ' بھولا پن؛ سادگی؛ بے بناوٹ یا بے تکلف ھونا -

**simply**, *adv* : (۱) محض؛ صرف؛ قطعی طور پر - (۲) سادہ دلی سے؛ سادگی سے؛ بلا تصنع؛ بے بناوٹ -

**Simpleton**, *n.* : بے وقوف؛ احمق؛ سادہ لوح؛ بھولا؛ ضعیف العقل -

*simpliciter*, *adv.* : قطعی طور پر؛ کلی طور پر؛ مطلقاً -

**Simplify**. *v. t.* : مفرد مشکل میں لانا؛ پیچیدگی کو دور کرنا؛ سادہ کرنا؛ سھل کرنا -

**simplification**, *n.* : مفرد شکل میں آنا یا لا یا جا نا؛ سھل کر نا یا ھو نا -

**Simplism**, *n.* : مصنوعی سادگی؛ بناوٹی سادگی -

**Simulacrum**, *n.* ( pl. -cra ) : (۱) تمثال؛ شبیہ - (۲) ھلکی سی شبیہ - (۳) نقلی چیز جو دھوکے سے اصلی ظاھر کی جائے؛ محض نقل یا چربا -

**Simulant**, *a.* : ھم شکل؛ مشابہ -

**Simulate**. *v. t.* : (۱) بناوٹ سے ظاھر کرنا؛ جھوٹ موٹ ظاھر کرنا - (۲) ھونے کا دعوی کرنا؛ بننا؛ مشابہ ھونا - (۳) روپ بھرنا؛ بھیس بدلنا - (۴) نقل کرنا؛ نقل اڑا نا - (۸) ( لفظ کا ) شکل اختیار کرنا ( اپنے فرضی ماخذ کی ) -

**Simulation**, *n.* : بناوٹ؛ جھوٹا دعوی؛ بھیس بدلنا؛ نقل -

**Simultaneous**, *a.* : ھم وقت : ایک ھی وقت میں واقع ھونے والا -

**simultaneity**, *n.* : ھم وقتی -

**simultaneousness**, *n.* : ھم وقتی -

**simultaneously**. *adv.* : ایک ھی وقت میں؛ ساتھہ ھی ساتھہ -

**Simurg**, *n.* : سیمرغ -

**Sin**, *n.* & *v. i.* : (۱) گناہ؛ پاپ؛ خطا؛ عصیان - (۲) گناہ کرنا - (۳) کوئی فعل جو تھذیب کے خلاف یا رسم و رواج کی رو سے برا ھو؛ بد تمیزی؛ نا زیبا حرکت -

*original s.* : دیکھو original -

*deadly or mortal s.* : گناہ کبیرہ -

*the seven deadly ss.* : غرور ' حرص ' شھوت ' غصہ ' شکم پروری ' حسد ' کاھلی ' یہ سات گناہ کبیرہ جن کا ذکر بائبل میں ھے -

*one's besetting s.* : لت؛ دھت؛ بری عادت جو انسان کو مغلوب کرلے -

*for my s.* : ( مزاحاً ) اپنے گناھوں کی پاداش میں -

*man of s.* : (۱) ( قدیم یا مذاحیہ استعمال ) گناہ گار' بد کار - (۲) دجال -

*like s.* : ( عامیانہ ) جوش و خروش سے؛ زور شور سے -

*s. eater* : مردہ کے گناھوں کا بار لینے والا آدمی جو روپیے لے کر تابوت میں رکھی ھوئی روٹی کھاتا اور شراب پیتا ھے -

*s. offering* : قربانی یا نذر ( گناہ بخشوانے کے لئے ) -

**sinful**, *a.* : گناہ گار؛ عاصی؛ پاپی -

**sinless**, *a.* : معصوم؛ بے گناہ -

**Sinfully**, *adv.* : گنھگاری سے -

**Sinlessly**, *adv.* : بے گناھی سے -

**Sinfulness**, *n.* : گنھگاری -

**Sinlessness**, *n.* : بے گناھی؛ معصومی -

s. one's *mercies* : کفران نعمت کرنا ؛ نا شکری کرنا -

**sinner**, *n.* : گنہگار ، عاصی ؛ پاپی -

**Sinaitic**, *a.* : کوہ سینا یا جزیرہ نمائے سینا کا ؛ سینائی -

**Sinanthropus**, *n.* : پیکن کے قریب کے آثار باقیہ کے بن مانس سے مشابہ انسان -

**Sinapism**, *n.* : رائی کا پلاستر ؛ رائی کا ضماد یا لیپ -

**Since**, *adv.* : (۱) سے ؛ بعد سے ( کسی خاص وقت کے ) ؛ اس وقت سے ؛ اس کے بعد سے - (۲) چونکہ ؛ اس لئے کہ -

**Sincere**, *a.* : (۱) خالص ؛ صادق ؛ سچا ؛ مخلص ، مخلصانہ ؛ پر خلوص - (۲) کھرا ؛ بے لاگ ؛ صاف -

**sincerity**, *n.* : خلوص ؛ اخلاص ؛ سچائی -

**sincerely**, *adv.* : صداقت سے ؛ سچائی سے ؛ خلوص سے -

**Sinciput**, *n.* : سر کا نصف اگلا حصہ -

**Sine**, *n.* : ( علم مثلث ) جیب ؛ جیب زاویہ -

*Sine*, prep. : ( لاطینی ) بغیر ؛ بلا -

*s. die* : بلا تاریخ ؛ التوائے غیر محدود -

*s. qua non* : لازمی یا ناگزیر شرط -

**Sinecure**, *n.* : (۱) وہ عہدہ جس میں کچھہ کام نہ کرنا پڑے ؛ بے کام کی نوکری - (۲) کلیسائی جاگیر جس کے جاگیردار کو پادری کا کام بذات خود نہ کرنا پڑے -

*not a, no, s.* : نوکری جس میں بہت کام کرنا پڑے -

**sinecurism**, *n.* : بے کام کی نوکری کا طریقہ -

**sinecurist**, *n.* : (۱) مذکورہ بالا کلیسائی جاگیر کا جاگیر دار - (۲) وہ عہدہ دار جسے کچھہ کام نہ کرنا پڑے یا کم کرنا پڑے -

**Sinew**, *n.* & *v. t.* : (۱) نس ؛ موٹی رگ - (۲) ( جمع ) ( غلط استعمال ) عضلات ؛ قوت جسمانی ؛ طاقت ؛ زور - (۳) (استعارتاً) وسائل ؛ ذرایع ( مثلاً *the ss. of war* = روپیہ ) -

**sinewless**, *a.* : کم زور ؛ ضعیف ؛ نا طاقت ؛ نا تواں -

**sinewy**, *a.* : مضبوط ؛ قوی ؛ زور آور ؛ نسیلا ؛ طاقت ور -

**sinewiness**, *n.* : طاقت وری ؛ زور آوری ؛ نسیلاپن -

**Sing**, *v. i.* & *t.* : *sang* or now rare, sung; sung ) (۱) گانا - (۲) چہچہانا ؛ نغمہ سرائی کرنا - (۳) ( شہد کی مکھیوں کا ) بھنبھنانا ؛ ( ہوا کا ) سنسنانا وغیرہ - (۴) (آواز سے)کان بھر جانا ؛ کان بجنا - (۵) شعر کہنا ؛ کسی بہادر یا معشوقہ وغیرہ کی شعر میں تعریف کرنا ؛ ( کسی بڑے واقعے کو ) نظم میں بیان کرنا -

*s. another song or tune, s. small* : عاجزی پر اتر آنا ؛ خفیف ہونا -

*s. in* : گا کر استقبال کرنا -

*singing-man* : گویا -

*singing-master* : گانے کا معلم ؛ گانا سکھانے والا استاد -

*singing-voice* : سریلی آواز -

*s. into good humour* : گا کر مزاج خوش کر دینا -

s. one's *praises* : کسی کے گن گانا ؛ کسی کی تعریف میں رطب اللسان ہونا -

*s. out* : گا کر رخصت کرنا - چیخنا ؛ بہ آواز بلند پکارنا

*to sleep* : گا کر سلا دینا -

**singable**, *a.* : گانے کے لائق -

**singer**, *n.* : گویا ؛ مطرب ؛ مغنی ، مراسی ؛ ڈوم -

**Singe**, *v. i.* & *t.* ( singeing ) & *n.* : (۱) جھلسنا ؛ جھلسانا ؛ خفیف سا جلنا یا جلانا ؛ داغ لگ جانا - (۲) (شاذ) داغ (جھلسنے کا) -

*s. king of Spain's beard* : شاہ اسپین کی قلم رو کے ساحل پر چھاپے مارنا -

s. one's *feathers or wings* : کسی بڑے کام کی کوشش میں نقصان اٹھانا -

*s. person's hair* : بال بناتے وقت ان کے سروں کو آگ دکھانا -

*s. pig, s. fowl* :- ذبح کرکے کھال جھلسنا ( مرغ سور وغیرہ کی ) -

**Singhalese** : = Cingalese

**Single**, *a.* & *n.* : (۱) واحد ؛ ایک ؛ مفرد ؛ اکہرا - (۲) تنہا ؛ اکیلا ؛ تن تنہا - (۳) سچا ؛ صادق ؛ بے لاگ ؛ کھرا ؛ صاف - (۴) جو ایک ہی شخص کے استعمال کے لئے بنایا گیا ہو ( مثلاً *s. bed, room* - ( دیکھو ذیل میں ) *s. game* - (۵) ایک رن کی ہٹ ؛ کرکٹ میں وہ ہٹ جس سے صرف ایک ہی رن بنے - (۶) اکہرے تاروں کا بٹا ہوا ریشمی دھاگا - (۷) چھتیس پتوں کے ترپ میں وہ کھیل جس میں جیتنے والوں کے پانچ ہاتھہ اور ہارنے والوں کے چار ہیں -

*s. flower* : وہ پھول جو شاخ پر ایک ہی نکلتا ہے ؛ ایک پنکھڑی کا پھول -

*s. game* : جس کھیل میں دونوں طرف ایک ایک کھلاڑی ہو ؛ دو آدمیوں کا کھیل -

*s. wicket* : کرکٹ کی ابتدائی قسم -

*s. eye-glass* : یک چشمی عینک -

*s. state* : تجرد -

*s. man* : مجرد مرد -

*s. woman* : بن بیاہی عورت -

*s. blessedness* : ( مزاحاً ) تجرد کی زندگی -

*a s. eye* : ایک ہی مقصد کے لئے وقف -

*s. heart, s. mind* : کھرا پن ؛ یک رنگ طبیعت -

*s. hearted, s. minded* : بے لاگ ؛ کھرا ؛ یک رنگ -

*s. heartedness, s. mindedness* : یک سوئی ؛ یک رنگی ( طبیعت کی ) -

*s. breasted* : اکہرے صدر کا کوٹ -

*s. -acting* : اکہرے دباؤ کا ( انجن ) -

*s. -fire* : ایک فیر کا ( کارتوس ) جو ایک بار چلانے کے بعد دوبارہ نہ بھرا جا سکے -

*s. cut file* : اکہرے دندانوں کی ریتی -

*s. -handed* : (۱) یکہ ، تنہا ؛ بلا شرکت غیرے - (۲) ایک ہاتھہ کا ( وار ) ؛ ایک ہاتھہ سے استعمال ہونے والی چیز -

*s. -loader* : توڑے دار بندوق -

*singlestick* : ایک قسم کا پھری گتکا ؛ ولایتی پھری گتکا -

**single eyed**, *a.* : یک مقصد ؛ وہ شخص جو اپنے آپ کو ایک مقصد کے لئے وقف کر دے -

**singleness**, *n.* : اکیلا ہونا ؛ مفرد ہونا -

**singly**, *adv.* : ایک ایک کرکے ؛ فرداً فرداً -

**Single**, *v. t.* : انتخاب کرنا ؛ چننا ؛ چھانٹنا -

**Singlet**, *n.* : وہ کپڑا جو کرتے کے نیچے پہنتے ہیں ؛ فتوحی -

**Singleton**, *n.* : ( تاش ) ایک رنگ کے پتوں کی پریل -

**Singsong**, *a.* & *n.* : (۱) ( گانا ' یا شعر خوانی ) ایک ہی دھن میں : اول سے آخر تک ایک ہی لے میں - (۲) ایک ہی لے ؛ یکساں لے - (۳) یکساں لہجہ - (۴) اتائیوں کا گانا - (۵) ( فعل ) یکساں لے میں گانا ' پڑھنا یا بولنا -

**Singular**, *a.* & *n.* : (۱) واحد - (۲) ہر فرد اب شاذ ہے ) - (۳) عدیم المثال ؛ یکتا - (۴) غیر معمولی؛ نادر ؛ نرالا ؛ انوکھا ؛ (۵) بے ڈھنگا ؛ بے تکا -

*all and s.* : سب لوگ مجموعی طور پر اور فرداً فرداً -

**singularly**, *adv.* : عجیب طرز سے ؛ انوکھے طریقے سے -

**Singularity**, *n.* : ندرت ؛ نرالا پن ؛ انوکھا پن -

**Singularize**, *v. t.* : کسی لفظ کے آخر کے حرف یا حروف کو غلطی سے علامت جمع سمجھ کر گرا دینا ( pease کو pea کر دینا ) -

**singularization**, *n.* : ایسے حرف کا گرا دینا -

**Sinhalese**, *n.*: = Cingalese

**Sinister**, *a.* : (۱) ( نقابت ) جو ڈھال کے بائیں طرف ہو : بائیں رخ کا - (۲) ( مزاحاً ) بایاں ؛ چپ - (۳) نا مبارک ؛ منحوس - (۴) جس کی صورت سے خباثت یا بد معاشی برستی ہو - (۵) ناپاک ' برا ' شرارت آمیز ( ارادہ ' منصوبہ وغیرہ ) -

**sinisterly**, *adv.* : ناپاک ارادے سے ؛ شرارت سے -

**Sinistral**, *a.* : (۱) ( شاذ ) بائیں طرف یا بائیں طرف کا ؛ بایاں - (۲) ( سنکھ ) جن کے چکر بجائے سیدھی طرف کے الٹی طرف گھومتے ہوں : الٹے چکر کے -

**sinistrally**, *adv.* : بائیں طرف سے ؛ بائیں طرف کو -

**sinistro-** : سابقہ بمعنی بایاں -

*s. cerebral* : دماغ کا بایاں حصہ -

*sinstrorse* : ( نباتیات ) چپ خم ؛ بائیں طرف مڑنے یا حرکت کرنے والا -

**Sink**, *v. i.* & *t.* : (۱) ڈوبنا ؛ غرق ہونا - (۲) دھنسنا ؛ ( سطح کے نیچے ) بیٹھنا ؛ گرنا - (۳) ڈھلنا ؛ غروب ہونا - (۴) کم ہونا ؛ گرنا ؛ گھٹنا - (۵) جھکنا ؛ مرجھانا - (۶) دل بیٹھنا ؛ ہمت پست ہونا - (۷) نرو ہونا ؛ بیٹھنا - (۸) رفتہ رفتہ ختم ہو جانا ؛ تمام ہونا ؛ مرنا - (۹) در آنا ؛ گھس جانا ؛ (دل میں) بیٹھ جانا ؛ سرایت کر جانا - (۱۰) غرق کرنا ؛ ڈبونا ؛ دھنسانا ؛ نیچا کرنا - (۱۱) چھپانا ؛ نظروں سے اوجھل رکھنا ' پوشیدہ رکھنا ؛ ذکر نہ کرنا - (۱۲) کھودنا ؛ کندہ کرنا -

*her eyes sank* : اسکی آنکھیں نیچے جھک گئیں -

*voice sinks* : آواز دھیمی ہوتی جاتی ہے -

*sick man (life) is sinking* : دم نکل رہا ہے - نبضیں ساقط ہو رہی ہیں -

*prices s.* : اشیا کی قیمتیں گر رہی ہیں -

*ground sinks* : زمین اندر کو بیٹھی جاتی ہے -

*river sinks* : دریا اندر کو دھنس رہا ہے -

*sink in one's estimation* : نظروں سے گر جانا -

*lesson sinks into the memory* : سبق حافظے پر نقش ہو گیا ہے -

*dye sinks in* : رنگ جذب ہو گیا ہے -

*his cheeks have sunk (in)* : اس کے گال پچک گئے ہیں -

*here goes: s. or swim* : ہرچہ باداباد ماکشتی درآب انداختیم -

*s. shaft or well* : کنواں کھودنا -

*s.* one's *head on* one's *chest* : سر کا سینے پر جھک جانا -

*s.* one's *office, title etc.*: اپنے عہدے یا خطاب وغیرہ کو عارضی طور پر پوشیدہ رکھنا ؛ یا اُس سے تغافل یا بے التفاتی برتنا -

*s. a fact* : کسی بات کو پوشیدہ رکھنا -

*s. oneself or* one's own interests : ایثار سے کام لینا -

*s. the shop* : دیکھو Shop -

*s. a die* : مُہر وغیرہ کھودنا -

*s. money* : (۱) روپیہ ایسے کام میں لگانا جس سے آسانی سے واپس نہ لیا جاسکے - (۲) کسی کام میں روپیہ کھوبیٹھنا -

*sunk fence* : دیکھو fence (۱) -

**sinkable**, *a.*: جو غرق ہوسکے ؛ ڈوبنے کے قابل -

**Sink**, *n.*: (۱) گندگی یا غلاظت کا گڑھا ( عموماً استعارتاً آتا ہے ) مثلاً the Chinese quarter is a s. of iniquity ) - (۲) جست یا چینی کی اونچی سی ناند جس میں باورچی خانے کا خراب پانی ڈالتے ہیں اور وہ نل کے ذریعے سے باہر نکل جاتا ہے - (۳) وہ دلدل یا جوہڑ جس میں دریا کا پانی گر کر غائب یا جذب ہو جاتا ہے - (۴) ناٹک کے اسٹیج میں وہ شگاف جس میں سے پردہ گرتا اور اٹھتا ہے -

**Sinker**, *n.*: (۱) Sink کا فاعل - (۲ وہ وزن جو مچھلی پکڑنے کی شست وغیرہ میں باندھ کر دریا میں ڈالتے ہیں -

**Sinking**, *n.*: (۱) ڈوبتے ہوئے یا ڈبوے ہوئے وغیرہ - (۲) دل ڈوبنے کی کیفیت جو بھوک سے یا خوف سے پیدا ہوتی ہے -

*s. -fund* : وہ آمدنی جو کوئی ریاست یا بلدیہ اپنا قرض رفتہ رفتہ بے باق کرنے کے لیے علحدہ کر دیتی ہے ؛ ذخیرۂ ادائی -

*the s. -fund* : انگلستان کے بجٹ کی فاضل رقم جو قومی قرض کے بے باق کرنے میں صرف کی جاتی ہے -

*raid the s. -fund* : اِس مد کا روپیہ کسی اور کام میں صرف کرنا -

**Sinnet** : دیکھو Sennit -

**Sinn Fein**, *n.*: آئرلینڈ کی شن فن جماعت جس کا مقصد آزادی حاصل کرنا اور اپنی زبان اور تہذیب کو زندہ کرنا ہے -

**Sino,-** : ( جز ترکیبی بمعنی ) چینی -

**Sinologue**, *n.*: چینی زبان ' تاریخ ' رسم و رواج کا ماہر ؛ ماہر صینیات -

**Sinology**, *n.*: چینی زبان ' تاریخ ' رسم و رواج کا علم ؛ صینیات -

**Sinologist**, *n.*: ماہر صینیات -

**Sinter**, *n.*: چونے یا سلیکا کی پرت جو چشموں کی تہ نشین ریگ سے بنتی ہے -

**Sinuate**, *a.*: لہر دار ' ( خصوصاً نباتیات ) -

**sinuately**, *adv.*: لہر دارانہ طریقے سے -

**sinuation**, *n.*: لہر دار ہونا -

**Sinuosity**, *n.*: (۱) لہر دار ہونا - (۲) دریا یا سڑک کا موڑ -

**Sinuous**, *a.*: لہر دار ؛ پیچ دار؛ چکر دار -

**sinuously**, *adv.*: لہر دار طریقے سے -

**Sinus**, *n.*: (۱) ( تشریح ' حیوانیات ) ہڈی یا نسیج کا خلا ؛ تھیلی

کی شکل کا خلا - (۲) نلی کی شکل کا لمبا پھوڑا - (۳) (نباتیات)
نالی سی جو پتی کے دونوں حصوں کے بیچ میں بن جاتی ھے -

**-sion :** لاحقہ ' جس سے اسما بنتے ھیں اور فعل یا حالت کے
معنی دیتے ھیں -

**Sioux, *n.*:** سو ؛ شمالی امریکا کے دیسی باشندوں کی ایک نسل ؛
اس نسل کا ایک فرد -

**Sip, *v. t. & i.*:** (۱) تھوڑا تھوڑا کر کے پینا ؛ چمچے سے پینا ؛ چسکی
لگانا - (۲) گھونٹ ؛ جرعہ ؛ چسکی -

**Sipahee, *n.*:** سپاھی (انگریزی فوج کے ہندوستانی سپاھی کے لیے آتاھے)-

**Siphon, *n. & v. i. & t.*:** (۱) خم دار نلی ؛ سیفن ؛ ٹیڑھی نلی
جس کا ایک سرا نیچا اور ایک اونچا ھوتا ھے - (۲) سیفن دار
بوتل ( *s.-bottle* بھی کہتے ھیں ) - (۳) ( حیوانیات ) گھونگھوں
وغیرہ کی نالی ؛ بعض کیڑوں کی نلکی جس سے وہ غذا چوستے ھیں-
(۴) سیفن میں سے گزارنا یا گزرنا -

*s. barometer* : ھوا پیما جس کے نیچے اُلٹے سیفن کی شکل کی
نلکی لگی ھوتی ھے -

*s. -cup* : تیل دینے کی سیفن دار کپی -

*s. gauge* : دباؤ پیما سیفن ( شیشے کا سیفن جو کسی سیال شے کے
حوض میں دباؤ ناپنے کے لیے لگاتے ھیں ) -

**Siphonal(nic), *aa.*:** سیفن کا یا اُس سے مشابہ -

**siphonage, *n.*:** ٹیڑھی نلکی میں سے گزرنا -

**Siphonet, *n.*:** دو میں سے ایک نلکی جس میں سے روکھا جوں
لعاب خارج کرتی ھے -

**Siphuncle, *n.*:** دیکھو Siphon -

**Sippet, *n.*:** روٹی کے بھیگے ھوئے ٹکڑے؛ توس یا ڈبل روٹی کے تلے
ھوئے ٹکڑے جو قیمے کے ساتھ پلیٹ میں لگاتے ھیں -

***Siquis, n.*:** وہ نوٹس جو کسی امید وار کو پادری بنانے سے پہلے
کلیسائی حلقے میں لگایا جاتا ھے -

**Sir, *n.*:** (۱) جناب والا ؛ جناب ؛ حضرت ؛ صدر محترم ( بڑوں سے
اور جلسے کے صدر سے خطاب کرنے کے لیے ) - (۲) نائٹ یا بیرونیٹ
کا لقب ؛ سر - (۳) سر کہہ کر پکارنا یا خطاب کرنا -

**Sircar, *n.*:** (۱) حکومت ہند ؛ سرکار انگریزی - (۲) حاکم یا بزرگ
خاندان - (۳) داروغہ یا محاسب -

**Sirdar, *n.*:** سردار؛ سر گروہ ؛ ( مصر میں ) فوج کا سپہ سالار
( سنہ ۱۸۸۲ ء کے بعد سے انگریز ھوا کرتا ھے ) -

**Sire, *n. & v. t.*:** (۱) باپ' دادا یا کوئی اور مورث - (۲) جانور
کا باپ یا مورث خصوصاً وہ نر جو نسل کشی کے لیے رکھا جائے -
(۳) حضور ؛ جہاں پناہ ( بادشاہ یا فرماں روا کو خطاب کرتے
وقت کہتے ھیں ) -

**Siren, *n.*:** (۱) ( یونانی دیومالا ) سائرن ؛ عورت یا آدھی عورت
آدھا پرند جو سمندر کے بیچ میں کسی چٹان پر رھتی ھو اور
ساحرانہ موسیقی سے غافل مسافروں کو پھانس لے - (۲) خوش آواز
مغنیہ - (۳) موھنی ؛ لبھا کر پھانسنے والی عورت ؛ کوئی دل فریب
شغل - (۴) ( حیوانیات ) ایک قسم کا کیڑا (Sirenian) - (۵)
سیرن؛ ایک آلہ جس سے بلند آواز پیدا ھوتی ھے' صوتی تجربات
میں اور خبر دینے کے لیے استعمال ھوتا ھے -

**Sirenian, *a. & n.*:** مچھلی کی طرح دودھ پلانے والے جانوروں کی ایک قسم-

**Sirgang, *n.*:** سرگن؛ ایک قسم کا سبز پرندہ جو جزائر شرق الہند
میں ھوتا ھے -

**Siriasis, *n.*:** (۱) لو ؛ حرقۃ الشمس - (۲) آفتابی غسل ؛ دھوپ
کا غسل ( علاج کے طور پر ) -

**Sirius :** دیکھو Dog (1) -

**Sirkar :** دیکھو Sircar -

**Sirloin, *n.*:** گائے کی پیٹھ کا گوشت ؛ پٹھہ -

**Sirocco, sci-, *n.*:** (۱) افریقہ کے صحرائے اعظم کی باد سموم
جو اطالیہ میں پہنچتی ھے ؛ اطالیہ کی لو ؛ اطالوی سموم - (۲)
سردی کی گرم خشک ھوا -

**Sirrah, sir (r) ee , *nn.*:** خطاب کے لئے تحکم یا تحقیر کے
موقع پر بولتے ھیں ؛ جی ' اجی -

**Sirup, :** دیکھو syrup -

***Sirvente,* (F) *n.*:** ھجو ؛ ایک قسم کی طنزیہ نظم جس کی
ایک خاص بحر ھوتی ھے ( قرون وسطیٰ میں رائج تھی ) -

**Sisal-grass, -hemp, *nn.*:** امریکی ایلوے کا ریشہ 'جس سے رسے بنتے ھیں-

**Siskin, *n.* :** ایک قسم کا خوش الحان پرندہ جس کا رنگ
عموماً زیتون کا سا سبز ھوتا ھے -

**Sister, *n.* :** (۱) ھمشیر ؛ بہن ؛ خواھر ( سوتیلی بہن کو بھی
کہہ دیتے ھیں ) - (۲) بہنیلی ؛ سہیلی ؛ سکھی - (۳) دینی
بہن ؛ ھم جنس عورت - (۴) راھبہ ؛ نن ؛ عورتوں کی مذھبی
جماعت کی رکن - (۵) ھسپتال کی بڑی نرس جس کے ماتحت اور
نرسیں ھوتی ھیں - (۶) ( استعارتاً ) کوئی چیز جو دوسری چیز
کے مشابہ ھو؛بہن ( مثلاً Prose is the younger s. of verse
نثر نظم کی چھوٹی بہن ھے ) -

*s. german* : حقیقی بہن -

*half-s.* : سوتیلی بہن -

*the Fatal Ss. or Ss. three or three Ss.* : قسمت کی
تین دیویاں ھیں ' ایک چرخا تھامے ھے ' دوسری کات رھی ھے '
تیسری تار توڑتی جاتی ھے -

*s. Anne* : وہ شخص جو کسی اور کی طرف سے کسی آنے والے
کا انتظار کر رھا ھو -

*s. -in-law*: سالی ؛ بھاوج ؛ نند ؛ سلیج ؛ دیورانی ؛ جٹھانی -

*s. of mercy* : رضا کار نرس ؛ انجمن صلیب احمر کی نرس -

*little Ss. of the poor* : فرانس کی انجمن صلیب احمر سے
متعلق عورتوں کی ایک انجمن جس کےاراکین نرس کا کام کرتےھیں-

*s. ships* : ایک ھی نمونے کے جہاز -

*s. -hook* : دھرا جڑا ھوا ھک ؛ زنجیرہ -

**sisterless, *a.* :** بے بہن کی ؛ بے بہن کا -

**sisterly, *a.* :** محبت کا ؛ بہن کا سا ؛ خواھرانہ -

**sisterliness, *n.* :** محبت کا برتاؤ ؛ خواھرانہ شفقت -

**Sisterhood, *n.* :** (۱) بہن کا رشتہ ؛ بہن ھونا - (۲) عورتوں کی
مذھبی انجمن ؛ راھبات کی جماعت -

**Sistine, *a.* :** سکسٹس پوپ کا یا اس سے متعلق ( *Sixtus* لقب
کے کئی پوپ گزرے ھیں ) -

*S. chapel* : وٹیکن؛ پوپ کے قدیم مستقر کا ایک کلیسا -

*S. Madonna* : رفائیل کی بنائی ھوئی تصویر جو سان سسٹو
کے گرجا سے علحدہ کی گئی -

**Sistrum, *n.*** ڈھلی کی قسم کا باجا جو قدیم مصری ' آئسس

( Isis ) دیوی کی عبادت میں استعمال کرتے تھے -

**Sisyphean**, *a.* : سس نس ( sisyphus ) نامی یونانی کو یہ سزا دی گئی کہ ایک پتھر پہاڑ پر لے جائے ' اس کو وہاں سے لڑھکائے پھر لائے اور پھر لڑھکائے اور ہمیشہ یہی کرتا رہے : سس نس کا سا ( کام)؛ بہت کٹھن اور کبھی نہ ختم ہونے والا -

**Sit**, *v. i. & t.* : (۱) بیٹھنا - (۲) اجلاس کرنا - (۳) بسیرا لینا ( پرندوں کا ) - (۴) انڈوں پر بیٹھنا - (۵) کسی خاص حالت میں ہونا ؛ ٹھیک ہونا ؛ چست ہونا - (۶) ( گھوڑے وغیرہ پر ) آسن جمائے رہنا ؛ اچھی طرح بیٹھنا - (۷) ( فوجی ) محاصرہ کرنے کی غرض سے خیمہ زن ہونا ( کسی مقام کے سامنے ) -

*sits well* : اچھی سواری کرتا ہے ؛ گھوڑے پر خوب بیٹھتا ہے -

*s. tight* : ( بول چال ) اپنی جگہ پر مضبوط رہنا ؛ جمے رہنا -

*s. in judgement* : دوسروں پر فتوی لگانا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ نکتہ چیں ہونا -

*s. for borough* : کسی حلقے کی پارلیمینٹ میں نمائندگی کرنا -

*s. for* one's *portrait* : تصویر کھچوانے کے لیے بیٹھنا -

*s. for fellowship* : کسی وظیفے کا امتحان دینا -

*Parliament, courts, are sitting* : پارلیمینٹ یا عدالت کا اجلاس ہو رہا ہے -

*s. at home* : بے کار وقت گزارنا -

*sitting hen* : انڈوں پر بیٹھی ہوئی مرغی -

*wants to s.* : انڈوں پر بیٹھنے والی ہے -

*sits the wind there ?* : (۱) کیا ہوا ادھر کی ہے - ؟ (۲) کیا یہ معاملہ ہے ؟ -

*food sits heavy on the stomach* : کھانا معدے میں گرانی کرتا ہے -

*her dress sits upon her* :- کپڑے اس کے جسم میں ٹھیک آتے ہیں -

*her imperiousness* sits *well upon her* : تحکم کی شان اسے زیب دیتی ہے -

*his principles s. loosely on him* : وہ اپنے اصولوں کا کچھ زیادہ پابند نہیں ہے -

*sitting tenant* : موجودہ کاشت کار -

*s. down* : بیٹھ جانا -

*s. down under* : چپکے سے پی جانا ( توہین وغیرہ ) -

*s. on or upon* : (۱) کسی امر کے متعلق اجلاس ہونا ( جوری وغیرہ کا ) - (۲) دباؤ ڈالنا ؛ تنبیہ کرنا -

*s. on his head* : ( عامیانہ ) دبانا ؛ جھڑکنا ؛ بے اعتنائی کرنا -

*sit out* : (۱) حصہ نہ لینا ؛ شریک نہ ہونا ( بالخصوص ناچ وغیرہ میں ) - (۲) باہر بیٹھنا ؛ کھلی ہوا میں بیٹھنا - (۳) ( دوسرے مہمانوں کے جانے کے ) بعد تک ٹھیرنا - (۴) ( تماشے کے ) آخر تک ٹھیرنا -

*s. under* : کسی وعظ میں شریک ہونا -

*sit up* :- (۱) اٹھ بیٹھنا - (۲) سیدھے بیٹھنا ؛ تن کر بیٹھنا - (۳) بستر پر نہ لیٹنا اور جاگتے رہنا (کسی کے انتظار میں ' مریض کی تیمار داری کے لیے ) -

s. *up and take notice* : اپنی غرض پر یک بیک نظر پڑنا -

*make one s. up* : (۱) ( کسی سے ) کس کر کام لینا - (۲) سخت تکلیف دینا - (۳) چکر میں ڈال دینا؛ چونکا دینا؛ حیرت زدہ کردینا -

*sitfast* : گھوڑے کی پیٹھ کا زخم -

**Site**, *n.* : موقع ؛ جگہ ( جہاں شہر ' مکان وغیرہ موجود ہو یا تعمیر ہونے والا ہو ) -

**Sith**, *conj.* : چونکہ ( قدیم ؛ بائبل میں آتا ہے ) -

**Sitio-** : یونانی sition, sitos کی شکل ہے ' جس کے معنی خوراک کے ہیں مثلاً :-

*sitiology* : غذائیات -

*sitiophobia* : وہ بیماری جس میں غذا سے نفرت ہوجاتی ہے -

**Sitter**, *n.* : (۱) بیٹھنے والا ؛ خصوصاً تصویر کھچوانے کے لیے - (۲) ( عامیانہ ) آسان نشانہ ؛ سہل کام -

*good s.* : مرغی جو اچھی طرح انڈے سیتی ہو وغیرہ -

**Sitting**, *n.* : (۱) بیٹھنا وغیرہ - (۲) نشست - (۳) اتنے انڈے جن پر ایک مرغی بٹھائی جائے ؛ ایک جھول کے انڈے - (۴) گرجے کی ایک نشست -

*s. room* : (۱) اتنی جگہ جو کھڑے ہوئے آدمیوں کے بیٹھنے کو کافی ہو جائے - (۲) دیوان خانہ ؛ نشست کا کمرا -

**Situated, situate**, *aa.* : واقع -

*awkwardly s.* : مشکل میں ؛ الجھن میں -

**Situation**, *n.* : (۱) موقع ؛ مقام ؛ محل ؛ جگہ - (۲) صورت حال ؛ حالت ؛ صورت - (۳) ڈرامے کا اہم مقام ( مثلاً *Curtain falls on a strong s.* ) - (۴) عہدہ ؛ جگہ ؛ ملازمت ؛ خدمت ؛ نوکری ؛ منصب -

**Sitz-bath** دیکھو bath -

**Siva**, *n.* : شیو ؛ شیوجی -

**Sivaistic**, *a.* : شیو کا -

**Sivaite**, *n. & a.* : شیو پنتھی ؛ شیو کا پجاری -

**Six**, *a. & n.* : (۱) چھ ؛ شش - (۲) چھ کا ہندسہ - (۳) چھکا ( تاش یا پانسے کا ) - (۴) وہ موم بتیاں جو ایک پونڈ میں چھ ہوتی ہیں -

*two and s.* : نصف کراؤن کا سکہ ؛ دو شلنگ چھ پینس -

*it is s. of one and half-a dozen of the other* : برائے نام فرق ہے ' چاہے یوں کہہ لو چاہے یوں کہہ لو ' بات ایک ہی ہے -

*s. to one* : اغلب امکان ؛ ۸۵ فی صدی امکان -

*s.-footer* : چھ فٹ لمبا شہتیر ؛ چھ فٹ لمبی چیز -

*sixpenny* : چھ پینس کی ( چیز ) -

*s.-shooter* : چھ فیر کا پستول -

**sixfold**, *a. & adv.* : چھ گنا -

*at ss. & sevens* : پریشان ؛ ابتر ؛ تتر بتر -

*double ss.* : ( پانسے میں ) دہرا چھکا ؛ پو بارہ -

**Sixain**, *n.* : چھ مصرعوں کا بند -

**Sixer**, *n.* : کرکٹ میں وہ ہٹ جس میں چھ رن بنیں ' چھ کی بوند -

**Sixte**, *n.* : لکڑی یا گتکے کا ایک ہاتھ یا داؤں -

**Sixteen**, *a. & n.* : (۱) سولہ - (۲) سولہ کا ہندسہ -

**sixteenmo or 16 mo,** : وہ سائز جس میں تختے کے موڑنے سے سولہ صفحے بن جائیں -

**sixteenth**, *a. & n.* : سولھواں -

**Sixth**, *a. & n.* : (۱) چھٹا ؛ ششم ؛ سادس - (۲) چھٹا حصہ -

*s. part* : چھ مساوی حصوں میں سے ایک ؛ 1/6 -

**Sixthly**, *adv.* : چھٹے : ششم -

**Sixty**, *a.* & *n.* : (۱) ساٹھ : شصت - (۲) ساٹھ کا ہندسہ -

*s.-four-mo* : وہ سائز جس میں کاغذ کے تختے چونسٹھ مرتبہ موڑنے کے بعد چونسٹھ صفحے بن جائیں -

*the ss.* : ۶۰ اور ۷۰ کے درمیان کے سال ' عمر کے یا صدی کے -

**sixtieth**, *a.* & *n.* : ساٹھواں -

**Sizable**, *a.* : بڑے سائز کا : بڑا -

**Sizar**, *n.* : رعایتی فیس دینے والا طالب علم : کیمبرج یا ٹرنٹی کالج ڈبلن کا وہ طالب علم جو کم شرح فیس داخل کرتا ہے : پہلے بعض خدمتیں بھی اس کے سپرد ہوتی تھیں -

**sizarship**, *n.* : رعایتی فیس کا منصب -

**Size**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) (تاریخ) کھانے پینے کی بعض چیزوں کے تولنے کا بات : ناپنے کا پیمانہ - (۲) (جامعہ کیمبرج) راشن ' راتب : روزانہ خوراک ( sizing ) - (۳) قد : قامت : ڈیل ڈول : جسامت : تقطیع : ناپ : سائز - (۴) ٹوپی ' جوتے ' کپڑوں وغیرہ کا ناپ یا نمبر - (۵) موتی ناپنے کا آلہ - (۶) (جامعہ کیمبرج) راتب یا راشن منگانا - (۷) قامت کے اعتبار سے ' ترتیب جسامت کے لحاظ سے تقسیم کرنا -

*that is about the size of it* : (روز مرہ) یہ ہے صحیح واقعہ -

*size stick* : موچی کا پاؤں کی لمبائی لینے کا پیمانہ

*(-)sized*, *a.* : (- ) قامت ' جسامت کا -

*s. up* : (۱) قامت ' جسامت وغیرہ کا اندازہ کرنا - (۲) (روز مرہ) کسی شخص کی نسبت رائے قائم کرنا : اندازہ کرنا کہ وہ کتنے پانی میں ہے -

**Size**, *n.* & *v. t.* : (۱) ایک قسم کا چپکنے والا مسالہ جو کاغذ یا کپڑے میں کراراپن پیدا کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے - (۲) (فعل) مسالہ لگا کر سخت کرنا -

**sizy**, *a.* : چپکنے والا : سریش کا سا -

**Sizzle**, *v. i.* & *n.* : (۱) (روز مرہ) کسی چیز کا تلنے کے وقت چوں چوں ہونا - (۲) چوں چوں کی آواز -

**Sjambok**, *n.* : گینڈے کی کھال کا چابک -

**Skald** : دیکھو Scald -

**Skate**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی -

*Blue, Grey, S.* : ترچھی مربع شکل کی مچھلی ' جس کی لمبی سی دم ہوتی ہے -

**Skate**, *n*, *v. i.* & *t.* : (۱) برف پر چلنے کی کھڑاؤں : اسکیٹ - (۲) (فعل) ان کھڑاؤں سے برف پر یا چکنے فرش پر پھسلنا : اسکیٹ کرنا -

*s. over thin ice* : نازک مسئلے پر گفتگو کرنا -

*skating rink* : مصنوعی برف کی سطح یا وہ فرش جو اسکیٹ کرنے کے لیے مخصوص کر دیا گیا ہو -

**skater**, *n.* : اسکیٹ کرنے والا : برف پر چلنے والا -

**Skean**, **skene**, **skain**, *n.* : ایک قسم کا خنجر : پیش قبض : چھرا ۔ آئرستان اور اسکاٹستان میں استعمال ہوتا ہے -

*s.-dhu* : خنجر ' جو موزوں ( ڈو ) میں کھرنس لیا جاتا ہے ' ہائی لینڈ کے لباس کا ایک جزو ہے -

**Skedaddle**, *v. i.* & *n.* : (۱) (روز مرہ) بھگدڑ مچنا : تتر بتر ہو جانا : سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا - (۲) اسم ' بھگدڑ -

**Skee** : دیکھو ski -

**Skein**, *n.* : (۱) دھاگے یا ریشم کا لچھا : لچھی : انٹی - (۲) جنگلی بطخوں وغیرہ کا اڑتا ہوا جھنڈ - (۳) استعارتاً ' گتھی : الجھاؤ -

**Skeleton**, *n.* : (۱) ڈھانچا : ڈھانچ - (۲) آدمی کا پنجر : ڈھانچ - (۳) دھچر ہی دھچر : محض قالب ( کسی چیز کا ) - (۴) ڈھانچ : اہم جز ( کسی شے کا ) - (۵) لب لباب : خاکہ : خلاصہ - (۶) (مبالغے کے طور پر) بالکل دبلا پتلا آدمی : پوست و استخوان -

*s. at the feast* : رنگ میں بھنگ -

*s. in the cupboard*, *family s.* : بد نامی یا رسوائی کی بات جو باہر والوں سے چھپائی جائے -

*s. crew*, *s. regiment* : اصل مختصر عملۂ جہاز : اصل مختصر رجمنٹ جو ضرورت کے وقت بڑھائی جاسکے -

*s. drill* : ایک قسم کی فوجی قواعد جس میں ہر کمپنی کے دو آدمی ہوتے ہیں ' اور ایک دوسرے سے بہت فاصلے پر کھڑے کیے جاتے ہیں -

*s. key* : ہر قفلی کنجی : کھوکھلی کنجی : وہ کنجی جو بہت سے تالوں میں تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ لگ سکے

*s. or s. face type* : ہلکا ٹائپ ' جس میں حرف اچھی طرح ابھرے نہ ہوں -

**skeletal**, *a.* : پنجر سا : ڈھانچ کا -

**skeleto-** : ( صورت ترکیبی ) -

**skeletography**, *n.* : علم تشریح -

**Skeletonize**, *v. t.* : (۱) ڈھانچ ہی ڈھانچ رہنے دینا ( انسان یا جانور کے جسم یا پتی وغیرہ کا ) - (۲) (تصویر میں) صرف خاکہ رہنے دینا ( جزویات مٹا کر ) -

**Skene** : دیکھو Skean -

**Skep**, *n.* : (۱) ایک قسم کی ٹوکری ( لکڑی یا بید کی ) (۲) شہد کی مکھیوں کا چھتا ( لکڑی یا بید کا بنا ہوا ) -

**Skepsis**, **Skeptic** : دیکھو sceptic, scepsis -

**Sketch**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) خاکہ ( تصویر کا ) : گردہ : ڈھانچا - (۲) خلاصہ : مختصر بیان : خاکہ : مسودہ - (۳) مختصر مضمون جس میں واقعات کا بیان ہو : مختصر سا ناٹک خصوصاً رقص - (۴) ایک گت کا نغمہ - (۵) خاکہ بنانا : گردہ بنانا : قدرتی مناظر کے نقشے کھینچنا : خلاصہ بیان کرنا : مجمل طور پر بیان کرنا -

*sketch-block*, *-book* : مصوری کی مشق کی کاپی -

*s. map* : خاکہ ( کسی مقام کے نقشے کا ) -

**sketchy**, *a.* : خاکہ سا : سرسری : مجمل -

**sketchily** *adv.* : خاکے کے طور پر : مجمل طور پر -

**sketchiness**, *n.* : سرسری ہونا : اجمال -

**sketcher**, *n.* : (قدرتی مناظر وغیرہ کا) خاکہ بنانے والا : مصور -

**Skew**, *a.* & *n.* : (۱) ترچھا : تیڑھا ' بینڈا : آڑا - (۲) ٹیڑھا میڑھا : خمیدہ ( زیادہ تر میکانیات اور ریاضیات میں مستعمل ہے ) - (۳) ( ریاضی ) منحرف ( شکل ) - (۴) پشتہ - (۵) ڈھلواں سرا پشتے یا ازواز کا - (۶) چھت یا دیوار کے تکونی حصے کی منڈیر -

*s. bridge* : وہ پل جس کی قوسیں زاویہ قائمہ نہیں بناتیں : ٹیڑھی کا پل -

*s. chisel* : ٹیڑھا یا خمدار رندہ -

*s. wheel* : ٹیڑھے دندانوں کا پہیا یا چرخی -

*s. curve* : منحنی مکعب -

*skewbald* : سفید اور رنگین چتیوں کا ( خصوصاً گھوڑا ) -
*skeweyed* : حول ؛ بھینگا -
**Skewer**, *n.* & *v. t.*: (۱) کباب کی سیخ - (۲) ( مزاحاً ) تلوار - (۳) ( ذمل ) ملا کر باندھنا ؛ چھیدنا ؛ سیخ میں پرونا -
**Ski**, *n.* pl. ski, skis : آٹھ فٹ لمبا اور چار انچ موٹا تختہ جسے ناروے ' سویڈن وغیرہ میں جوتوں سے باندھ کر برف پر پھسلتے ھیں ؛ اسکی -
**Skiagraphy** : دیکھو Scia -
**Skid**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) چوکھٹا یا لکڑی جو روک ' ٹیکن وغیرہ کا کام دے - (۲) لوھے یا لکڑی کی روک جو پہیے کو گھومنے سے روکتی ھے پہیے کا قفل - (۳) پہیے کا کیچڑ میں پھسلنا - (۴) ٹیکن لگانا ؛ روک لگانا - (۵) ( گاڑی وغیرہ کا ) پھسلنا -
**Skier**, *n.*: وہ شخص جو (ski) سے چلتا ھے -
**Skiff**, *n.*: هلکی ناؤ ؛ چھوٹی کشتی ؛ ڈونگی -
**Skilful**, *a.*: (۱) مشاق ' ماھر ؛ چابک دست ؛ ھوشیار ؛ سلیقہ مند - (۲) اُستادانہ ؛ عمدہ ؛ دانش مندانہ ؛ سلیقے کا -
**skilfully**, *adv.*: کاریگری سے ؛ اُستادی سے ؛ ھوشیاری سے ؛ دانش مندی سے -
**Skill**, *n.*: (۱) مشق ؛ مہارت ؛ اُستادی ؛ ھنر مندی ؛ چابک دستی - (۲) شعور ؛ سلیقہ ؛ حسن تدبیر ؛ موقع شناسی -
**Skilled**, *a.*: (۱) ھنر مند ؛ مشاق ؛ ماھر ؛ اُستاد ( کسی فن میں ) - (۲) سیکھا ھوا ( کاریگر ' مزدور وغیرہ ) -
**Skilless**, *a.*: ( شاذ ) بے ھنر ؛ بے شعور ؛ بے سلیقہ ؛ اناڑی -
**Skillet**, *n.*: دستہ دار دیگچی ؛ ایک قسم کا پکانے کا برتن -
**Skills**, *v. i.*: ( قدیم ) مثلاً it skills not اِس سے کچھ نہیں ھوتا ؛ یہ بالکل بے فائدہ ھے -
**Skilly**, *n.*: جئی کا پتلا دلیا ( عموماً جیل خانوں میں قیدیوں اور محتاج خانوں میں محتاجوں کو دیا جاتا ھے ) -
**Skim**, *v. t.* & *i.*, & *a.*: (۱) ملائی یا بالائی اُتارنا ؛ پپڑی اُتارنا ( دودھ یا کسی اور سیال شے پر سے ) - (۲) کسی سطح کو محض چھوتے ھوئے گزرنا ؛ سبک پروازی سے اُڑنا - (۳) ایک نظر ڈالنا ؛ سرسری طور پر دیکھ لینا ؛ ایک نظر ڈال کر موٹی موٹی باتیں سمجھ لینا -
*s. the cream off* : ( استعارتاً ) کسی شے کا بہترین حصہ لے لینا ؛ ست نکال لینا -
*s. milk* : ملائی اُترا دودھ ؛ دودھ جس سے ملائی اتار لی گئی ھو -
**Skimmer**, *n.*: (۱) ملائی اُتارنے کا کف گیر یا کرچھا - (۲) آبی پرندوں کی بعض اقسام خصوصاً (Black S.) ایک پرند جس کی چونچ چپٹی ھوتی ھے -
**Skimp**, *v. t.* & *i.*: (۱) ناپ تول کر دینا ؛ خست سے دینا - (۲) خسیس ھونا ؛ بخیل ھونا ؛ خست سے کام لینا -
**skimpy**, *a.*: نا کافی ؛ قلیل ؛ دبلا پتلا ؛ تنگ -
**skimpingly**, *adv.*: کنجوسی سے ؛ بخل سے ؛ خست سے -
**Skin**, *n.*: (۱) کھال ؛ جلد ؛ چمڑا - (۲) ( تشریح ) جلد کی ایک پرت (مثلاً inner or outer s. اندرونی یا بیرونی کھال یا جلد) - (۳) چمڑا ؛ ادھوڑی ؛ کھال - (۴) چمڑے کی بنی ھوئی چیزیں - (۵) مشک وغیرہ - (۶) پھل یا درخت وغیرہ کا پوست ؛ چھلکا ؛ چھال - (۷) جہاز یا کشتی کے اندر یا باھر کی چادر ( خواہ لکڑی کی ھو یا لوھے کی ) -
*with a whole s.*: صحیح سلامت -
*save* one's *s.*: بچ نکلنا ؛ محفوظ رھنا -
*change* one's *s.*: قلب ماھیت ھونا -
*would not be in his s.*: اس کی جگہ پر ھونا پسند نہ کرنا -
*is only s. & bones* : محض پوست واستخوان ھے ؛ بے حد دبلا ھے -
*escape with the s. of one's teeth* : بال بال بچنا -
*thick s.* : بے حسی ( جس پر طعن و تشنیع وغیرہ کا اثر نہ ھو ) -
*thin s.*: زود حسی ( جس پر طعن وغیرہ کا حد سے زیادہ اثر ھو ) -
*fair s.* : گورا رنگ -
*dark s.* : کالا رنگ -
*near is my shirt, nearer my s.* : دیکھو shirt -
*s.-bound* : چست کھال کا -
*s.-deep* : (۱) زخم ' جس کی گہرائی صرف کھال تک ھو - (۲) سطحی ( جذبہ ) -
*s. friction* : جہاز وغیرہ کے چلنے میں پانی کی رکاوٹ -
*skinful* : مشک بھر (شراب) ؛ اتنی شراب جو ایک آدمی اٹھا سکے -
*s. grafting* : عمل جراحی میں دوسری جگہ کی یا دوسرے شخص کی کھال لگا دینا -
**skinny**, *a.* : دبلا پتلا -
**skinniness**, *n.* : دبلا پا ؛ لاغری -
**(-)skinned**, *a.* : (-) جلد کا (-) پوست دار -
**skinless**, *a.* : بغیر کھال کا ؛ بے جلد ' بے چھلکے کا -
**Skin**, *v. t.* & *i.* : (۱) ڈھکنا ( زخم وغیرہ ) اس طرح جیسے کھال سے ڈھکا ھوتا ھے ؛ پوست مندھنا ؛ نئی کھال آنا ؛ زخم بھرنا ؛ انگور آنا - (۲) کھال کھینچنا ؛ پوست اتارنا ؛ کھال ادھیڑنا ؛ چھیلنا (۳) ( روز مرہ ) اپنا یا دوسرے کا جسم لباس اتارنا - (۴) ( عامیانہ ) موس لینا ' کنگال کر دینا -
*keep your eyes skinned* : (عامیانہ) ھوشیار رھو ؛ چوکس رھو -
*skinflint* : کنجوس ؛ بخیل ؛ مکھی چوس -
**Skink**, *n.* : چھوٹی قسم کی چھپکلی -
**Skinner**, *n.* : (۱) کھال کھینچنے والا وغیرہ - (۲) سوداگر چرم ؛ چرم فروش ؛ چمڑا کمانے والا -
**Skip**, *v. i.* & *t.* : (۱) زقند بھرنا ؛ اچھلنا کودنا ؛ چھلانگ مارنا ( بکری کے بچوں ' بیلوں کے بچوں وغیرہ کا ) - (۲) ( بچوں خصوصاً لڑکیوں کا ) رسی ھاتھ میں لے کر اس پر سے کودنا ؛ رسی پھلانگنا - (۳) دفعتاً ایک مضمون یا شغل کو چھوڑ کر دوسرے کو اختیار کر لینا ؛ ایک کام چھوڑ کر دوسرے میں لگ جانا - (۴) ( عامیانہ ) بھاگ کھڑا ھونا ؛ اڑنچھو ھو جانا - (۵) بیچ میں چھوڑ جانا ؛ بیچ میں چھوڑ چھوڑ کر کرنا ؛ جستہ جستہ کرنا ( مطالعہ وغیرہ ) - (۶) زقند ؛ چھلانگ ؛ پھلانگ ؛ جست -
*skipjack* : (۱) نٹ کھلونا - (۲) مچھلی ' تتلی اور کیڑے کی قسم -
*skipping-rope* : ایک رسی جس کے دونوں طرف لکڑی کے دستے لگے ھوتے ھیں اور لڑکیاں اسے پھلانگتی ھیں -
**skippingly**, *adv.*: کودتے ھوئے ؛ پھلانگ مار کر -
**Skip**, *n.* : کالج کا ملازم ؛ خدمت گار ( خصوصاً ڈبلن میں ) -
**Skip**, *n.* : bowls یا curling کے کھیل میں ایک فریق کا کپتان -
**Skip**, *n.* : جھولا یا ٹوکرا جس کے ذریعے اشخاص یا سامان کانوں کے نیچے یا اوپر لاتے ھیں -
**Skipper**, *n.* : (۱) کودنے والا ؛ زقند بھرنے والا - (۲) ( حیاتیات ) دیکھو s. jack -
**Skipper**, *n.* : (۱) نا خدا ؛ جہاز کا مالک ؛ جہاز کا کپتان -

(۲) کھیلوں میں کپتان -

*s.'s daughters* : سمندر کی لہریں جن میں چھین اٹھ رہا ہو -

**Skippet**, *n.* : ( تاریخ ) چھوٹا سا لکڑی کا ڈبا جس کے اندر وہ بڑی مہر رکھی ہوتی ہے جو فیتے کے ذریعے دستاویز سے بندھی ہوتی ہے -

**Skirl**, *v. i. & n.* : bagpipe کی سی اواز نکالنا ؛ ویسی آواز -

**Skirmish**, *n. & v. i.* : (۱) چھوٹی سی بے قاعدہ لڑائی - (۲) علمی بحث ؛ نوک جھونک - (۳) چھوٹی ٹکڑیوں میں لڑنا ؛ فوجوں کا آپس میں الجھ پڑنا -

**skirmisher**, *n.* : ایسی لڑائی لڑنے والا -

**Skirret**, *n.* : ایک قسم کی ترکاری -

**Skirt**, *n. & v. t. &i.* : (۱) دامن ؛ لہنگا ؛ سایا - (۲) کنارہ ؛ حاشیہ ؛ سرحد (اکثر جمع) - (۳) آس پاس یا کنارے کنارے رہنا ؛ کنارے پر واقع ہونا ؛ قریب واقع ہونا ؛ ساحل کے یا دیوار کے کنارے کنارے چلنا - (۴) ( عامیانہ ) عورت -

*divided s.* : ڈھیلا پتلون -

*on the ss. of London* : اطراف لندن میں ؛ لندن کے چوگرد پر -

*s. of beef* : گوشت پر کی جھلی ؛ چھیچھڑے وغیرہ -

*s. dance, s. dancing* : سایے کا ناچ -

**skirting**, *n.* : دامن کا کپڑا -

**(-)skirted**, *a.* : دامن کا -

**skirtless**, *a.* : بے دامن -

*skirting board* : تختہ جو کمرے کی دیوار کے حصۂ زیریں میں برابر لگا ہوتا ہے -

**Skit**, *n.* : (۱) ہجو - (۲) ( روز مرہ ) بھیڑ بھاڑ ؛ جمگھٹ -

**Skitter**, *v. i.* : (۱) پانی کے چھینٹے اڑانا ( مرغابیوں وغیرہ کا ) - (۲) چارے کو سطح آب پر ڈال کر مچھلی کا شکار کرنا -

**Skittish**, *a.* : (۱) بھڑکنے والا ؛ بے چین ؛ شوخ ( گھوڑا وغیرہ ) - (۲) ( خصوصاً عورت ) متلون مزاج ؛ لگاوٹ باز ؛ چنچل ؛ چلبلی ؛ چونچال ؛ سیلانی ؛ آوارہ ؛ بدوضع -

**skittishly**, *adv.* : شوخی سے ؛ چنچل پن سے وغیرہ -

**skittishness**, *n.* : شوخی ؛ چنچل پن وغیرہ -

**Skittle**, *n. & v. t.* : (۱) ( جمع ) ایک قسم کا کھیل ہے جو نو میخوں سے کھیلا جاتا ہے ؛ یہ سب ایک گیند سے گرائی جاتی ہیں - (۲) ( عامیانہ ؛ نجائیہ ) Ss ! لغویات ہے ؛ مہمل ہے - (۳) ( کرکٹ ) بلے بازوں کو یکے بعد دیگرے تیزی سے آرٹ کر دینا -

*beer & ss.* : کھیل ؛ تماشا ؛ تفریح -

**Skiv**, *n.* : ( عامیانہ ) گنی ؛ پرنڈ ( انگلستان کا سکہ ) -

**Skive**, *v. t.* : ( کھال ؛ چمڑے وغیرہ کو ) پھاڑنا ؛ کاٹنا ؛ چھانٹنا ؛ ( جواہر کی سطح کو ) ریتنا ؛ ہموار کرنا -

**Skiver**, *n.* : (۱) چمڑے کے کاٹنے کی چھری - (۲) پتلا کٹا ہوا سڈول چمڑا -

**Skua**, *n.* : مرغابی کی بعض اقسام خصوصاً سب سے = the Great S. بڑی مرغابی جو سیاہی مائل ہوتی ہے -

**Skulk**, *v. i.* : (۱) چھپ رہنا ؛ دبک رہنا - (۲) گھات میں ہونا - (۳) ( خطرے سے ) منہ چھپانا ؛ پہلو بچانا ؛ کھسک جانا - (۴) ( کام سے ) جی چرانا - (۵) نظروں سے بچنا -

**skulker**, *n.* : دبکنے والا ؛ جی چرانے والا ؛ چھپنے والا -

**skulk** *n.* : چھپنا ؛ دبکنا وغیرہ -

**skulkingly**, *adv.* : دبک کر ؛ پہلو بچاتے ہوئے ؛ جی چراتے ہوئے -

**Skull**, *n.* : (۱) کھوپڑی ؛ کاسۂ سر - (۲) ایک پودا جس کا پھول خود کی شکل کا ہوتا ہے -

*s. & cross-bones* : کھوپڑی اور ہڈیوں کی قینچی ( موت کی علامت سمجھی جاتی ہے ) -

*s.-cap* : مخمل کی ٹوپی جس کو معمر لوگ گھر میں پہنتے ہیں -

**(-)skulled**, *a.* : کھوپڑی کا ؛ کاسۂ سر کا -

**Skunk**, *n.* : (۱) امریکا کا ایک گوشت خوار جانور ؛ جو قد میں بلی کے برابر ہوتا ہے اور اس کے بدن پر سیاہ و سفید داغ ہوتے ہیں ؛ یہ اپنی حفاظت کے لئے پیچھے سے بڑی سخت بد بو نکالتا ہے جسے کوئی برداشت نہیں کر سکتا - (۲) اس کا سمور - (۳) ذلیل شخص -

**Skupshtina**, *n.* : سرویا کی پارلیمینٹ -

**Sky**, *n. & v. t.* : (۱) آسمان ؛ فلک ؛ چرخ ؛ آکاس - (۲) آب و ہوا ؛ فضا ؛ خطہ - (۳) ( کرکٹ ) اونچی ہٹ مارنا - (۴) دیوار پر تصویر اونچی ٹانگنا -

*if the s. fall we shall catch larks.* : موہوم مصیبت کی فکر کرنا فضول ہے -

*under the open s.* : زیر آسمان ؛ باہر -

*laud to the ss.* : حد سے زیادہ تعریف کرنا ؛ آسمان پر چڑھا دینا -

*s.-blue* : آسمانی ( رنگ کا ) -

*s.-born* : ( شعر ) دیوتاؤں کی نسل کا -

*s.-clad* : ( مزاحاً ) عریاں ؛ ننگا ؛ برہنہ -

*s.-high* : بہت اونچا ؛ سر بفلک ؛ آسمان سے باتیں کرنے والا -

*skylark* : (۱) لوا - (۲) (v.b.) اُچھل کود کرنا ؛ کسی کے ساتھ مذاق کی حرکتیں کرنا ؛ شرارتیں کرنا

*skylight* : روشن دان ؛ تاب دان ( چھت میں ) -

*s.-line* : خط فلکی ؛ پہاڑی وغیرہ کا خاکہ جو آسمان کو پس منظر بنا کر دیکھا جائے -

*s. pilot* : ( عامیانہ ) پادری -

*s. rocket* : ہوائی ؛ بان -

*s. sail* : ایک قسم کا ہلکا باد بان -

*skyscape* : فلکی منظر ؛ وہ تصویر جس میں زیادہ تر آسمان کا منظر دکھایا گیا ہو -

*skyscraper* : (۱) ( مزاحاً ) ہلکا بادبان جو سب سے اوپر ہوتا ہے - (۲) کئی منزل کی عمارت - (۳) بلند درد کش -

**skyey**, *a.* : آسمان کے مثل -

**skyless**, *a.* : بے آسمان کے -

**skyward(s)**, *adv. & a.* : سوئے آسمان ؛ آسمان کی طرف -

**Skye(terrier)**, *n.* : اسکاٹ لینڈ کا ایک کتا جو فاختئی رنگ ؛ چھوٹی ٹانگوں اور لمبے جسم کا ہوتا ہے -

**Skyer**, *n.* : ( کرکٹ ) آسمانی ہٹ ؛ اونچی ہٹ -

**Slab**, *n. & v. t.* : (۱) پتھر کی سل - (۲) ( لکڑی کے کندے کا ) اوپری ٹکڑا - (۳) ( تختے کاٹنے کے لیے کندے یا درخت کے چاروں طرف سے ) بیرونی ٹکڑے کاٹنا -

*s -stone* : پتھر کی وہ قسمیں جن کی سلیں آسانی سے بن جاتی ہیں -

*slabbing gang* : تختے کاٹنے کے آرے -

**Slab**, *a.* : (۱) ( قدیم ) گاڑھا اور لیس دار (سیال) - (۲) لیس دار -

**Slabber** : = slobber

**Slack**, *a., adv., n., & v. t. & i.* : (۱) سست ؛ سبھول ؛ کاہل ؛ غفلت کرنے والا (۲) (bake, dry وغیرہ کے ساتھ آتا ہے) آہستہ آہستہ ؛

(s. -bake bread جیسے) تھوڑا سا - (۳) ڈھیلی لٹکی ہوئی رسی - (۴) تجارت وغیرہ کی سرد بازاری: مندا - (۵) (جمع) پتلون؛ پاجامہ - (۶) کوئلے کا چورا - (۷) ڈھیلی کرنا (رسی وغیرہ)؛ دھیما کرنا یا ہونا - (۸) (روز مرہ) سستانا؛ سست ہونا - (۹) (چونا) بجھانا - (۱۰) (روز مرہ) کاہلی کا وقفہ - (۱۱) گستاخی -

*s. water* : تھما ہوا پانی (جزر کے وقت) -

*a s. rope* : ڈھیلی رسی -

*s. in stays* : (بحری) چلنے میں سست ہے -

*s. market, trade etc.*: سرد بازار؛ مندا کاروبار -

*keep s. hand or rein* : بے پروائی سے سواری کرنا یا بے پروائی سے حکومت کرنا -

*s. weather* : سستی پیدا کرنے والا موسم -

*s. lime* : بجھا ہوا چونا -

**slacken**, *v. t.*: ڈھیلا ہونا؛ سست ہونا؛ ڈھیلا کرنا؛ سست کرنا -

**slackly**, *adv.*: ڈھیلے پن سے؛ غفلت سے؛ سستی سے -

**slackness**, *n.*: سستی؛ ڈھیل؛ کاہلی؛ غفلت؛ سرد بازاری؛ مندا -

**slacker**, *n.*: سست؛ کاہل؛ کام چور -

*s. off* : سست پڑ جانا؛ ڈھیلا پڑ جانا -

*s. up* : ریل وغیرہ کی رفتار کم کرنا؛ آہستہ کرنا -

**Slag**, *n. & v. i.* : (۱) دھات کا میل جو کچی دھات کو صاف کرنے میں نکلتا ہے - (۲) کیتگر -

**Slain** : دیکھو Slay -

**Slake**, *v. t.*: (۱) بجھانا؛ تسکین دینا (پیاس کو) - (۲) تسکین دینا (جذبۂ انتقام کو) - (۳) بجھانا؛ کیمیاوی طریقے سے پانی میں حل کرنا (چونے کو) -

**Slam**, *v. t. & i., & n.*: (۱) زور سے بند کرنا یا بند ہونا؛ (دروازے وغیرہ کا) دھڑ سے بند کرنا یا ہونا - (۲) کسی شے کو زور سے پٹکنا؛ دھڑ سے پٹک دینا - (۳) مارنا؛ پیٹنا؛ آسانی سے جیت جانا - (۴) دھڑا کا؛ دھڑ سے بند ہونے کی آواز -

**Slander**, *n. & v. t.* : (۱) بہتان؛ تہمت؛ اتہام؛ افترا؛ جھوٹا الزام - (۲) غیبت؛ بدگوئی؛ افترا پردازی - (۳) (قانون) ہتک عزت (جو زبانی جھوٹا الزام لگا کر کی جائے) - (۴) تہمت لگانا؛ بہتان باندھنا؛ جھوٹا الزام لگا کر ہتک کرنا -

**slanderous**, *a.*: افترا پردازانہ؛ ہتک آمیز -

**slanderously**, *adv.*: ہتک آمیز طریقے سے؛ افترا پردازی سے -

**slanderousness** *n.*: ہتک آمیزی -

**slanderer**, *n.*: مفتری؛ بدگو؛ بہتان لگانے والا؛ غیبت کرنے والا -

**Slang**, *n. & v. t.*: (۱) عامیانہ لفظ یا محاورہ؛ عامیانہ زبان - (۲) کسی خاص طبقے یا پیشے کی زبان؛ وہ لفظ یا محاورہ جو کسی خاص پیشے یا طبقے میں رائج ہو؛ کسی خاص پیشے کی اصطلاح - (۳) گالی دینا -

**Slangy**, *a.*: (۱) عامیانہ؛ عامیانہ زبان کا - (۲) عامیانہ زبان استعمال کرنے والا؛ جس میں عامیانہ زبان استعمال کی گئی ہو -

**Slant**, *v. i. & t., a. & n.*: (۱) ڈھلواں ہونا؛ ترچھا ہونا؛ ڈھلواں کرنا؛ ترچھا کرنا - (۲) ڈھلان؛ ڈھال؛ ترچھا پن - (۳) (قدیم) طعن؛ چوٹ - (۴) (بحری) موافق ہوا (a s. of wind) - (۵) (امریکن محاورہ) نقطۂ نظر -

**slantingly**, *adv.*: ڈھلواں؛ ترچھا ہو کر -

**slantingdicular, slantendicular**, *a.*: Perpendicular کے قیاس پر مزاحاً بنا لیا ہے -

**slantwise**, *adv.*: ڈھلواں؛ ترچھا -

**Slap**, *v. t., n., & adv.*: (۱) تھپڑ مارنا؛ طمانچہ مارنا؛ چپت رسید کرنا؛ دھول لگانا - (۲) چپت؛ تھپڑ؛ طمانچہ؛ دھول - (۳) تڑ سے؛ تڑاق سے؛ دفعتاً؛ ٹھیک؛ عین -

*s. in the face* : (۱) تھپڑ؛ طمانچہ - (۲) جھڑکی؛ ڈانٹ؛ ذلت

*s. bang* : شدت سے؛ تڑاق سے؛ بے تحاشا -

*slapdash* : (۱) شدت سے؛ زور شور سے؛ اندھا دھند - (۲) ناعاقبت اندیشانہ؛ اٹکل پچو؛ لاأبالی - (۳) لاأبالی پن کی حرکت؛ ناعاقبت اندیشی کی حرکت - (۴) ریت چونے کا پلاستر - (۵) چونے کا پلاستر کرنا -

*s.- up*: (سوقیانہ) بالکل نئے فیشن کا؛ جدید ترین سامان سے آراستہ -

**slapping**, : تیز؛ بڑا؛ اچھا -

**Slash**, *v. i. & t. & n.*: (۱) (تلوار، چاقو، چابک وغیرہ سے) اندھا دھند وار کرنا؛ شپاشپ مارنا؛ ہاتھ چلانا - (۲) پتلا لمبا زخم یا شگاف - (۳) چابک مارنا؛ کوڑا پھٹکارنا - (۴) (فوجی) درختوں کو حصار بنانے کے لئے گرانا - (۵) درختوں کے گرنے یا گرانے سے جمع ہونے والا کوڑا -

*slashing criticism* : پرخچے اڑا دینے والی تنقید -

*slashed sleeves* : کٹی آستین جس میں سے استر نظر آئے -

**Slat**, *n.* : جھلملی کا پتلا تختہ؛ لکڑی کی پتلی پٹی -

**Slat**, *v. i. & t.* : (۱) (بادبان، رسیوں وغیرہ کا) مستول وغیرہ سے زور سے ٹکرانا - (۲) کسی چیز کی سطح پر زور سے مارنا یا ٹکرانا -

**Slate**, *n. a. & v. t.*: (۱) سلیٹ؛ ایک طرح کی سرمئی رنگ کی چٹان جس کی بہت سی پرتیں ہوتی ہیں - (۲) سلیٹ کے چوکے جو چھتوں میں لگائے جاتے ہیں - (۳) بچوں کے لکھنے کی سلیٹ - (۴) سلیٹ کے چوکوں سے چھت چھانا -

*s. pencil* : سلیٹ کی پنسل -

*s. -black, -blue, -grey* : سلیٹ کا سا سیاہ، نیلا، خاکستری رنگ -

*s. -club* : امداد باہمی کی انجمن، جس کا بہت ہی کم ہفتہ وار چندہ ہوتا ہے -

*clean the s.* : حساب پاک کرنا؛ قرض اور مطالبات معاف کرنا یا اس سے نجات پانا -

**slaty**, *a.* : سلیٹ کا سا؛ سلیٹ کے رنگ کا -

**slater**, *n.* : سلیٹ سے پاٹنے والا -

**Slate**, *v. i.* : (۱) (روز مرہ) سختی سے نکتہ چینی کرنا؛ دھجیاں اڑانا (کتاب کی تنقید میں) - (۲) لعنت ملامت کرنا؛ خبر لے ڈالنا -

**slating** : سخت نکتہ چینی؛ لعنت ملامت -

**Slattern**, *n.* : پھوہڑ عورت -

**slatternly**, *a.* : پھوہڑ؛ پھوہڑپن کا -

**slatternliness**, *n.* : پھوہڑپن -

**Slaughter**, *n. & v. t.* : (۱) قتل (عموماً بہت سے آدمیوں یا بہت سے جانوروں کا)؛ خوں ریزی؛ کشت و خون؛ قتل عام؛ ذبح - (۲) قتل عام کرنا؛ کشت و خون کرنا؛ خوں ریزی کرنا - (۳) حلال کرنا؛ قربانی کرنا؛ ذبح کرنا -

*s. house* : مذبح -

**slaughterer**, *n.* : ذبح کرنے والا؛ قاتل -

*slaughterous* : قاتلانہ؛ سفاکانہ -

**Slav**, *n. & a.*: (۱) سلافی قوم کا - (۲) سلافی قوم سے متعلق؛ سلافیوں کا؛ سلافی -

**slavophil**, *n.* : سلاف دوست -

**slavophobe**, *n.* : سلاف ترس ؛ سلاف دشمن -

**slavism**, *n.* : سلافیت

**Slave**, *n.* & *v. i.* : (۱) غلام : عبد ؛ بردہ ؛ بندہ ؛ داس - (۲) بندہ ( کسی عادت وغیرہ کا ) - (۳) ہر وقت کا نوکر ؛ چوبیس گھنٹے کا مزدور ؛ وہ شخص جسے دن رات کام کرنا پڑے - (۴) ادنی درجے کا آدمی ؛ کمینہ آدمی ؛ نفرا -

*s. -born* : (۱) جو شخص غلامی کی حالت میں پیدا ہوا ہو - (۲) غلام بچہ -

*s. -bangle* : ایک قسم کے کڑے جو بازو میں پہنے جاتے ہیں -

*s. -driver* : (۱) غلاموں کا نگراں - (۲) (استعارتاً) سخت گیر آقا یا افسر

*s. -grown* : غلاموں کی پیدا کی ہوئی غلاموں کی بنائی ہوئی ( اشیا ) وغیرہ -

*s. holder* : غلاموں کا مالک -

*s. hunter* : بردہ فروش ؛ غلاموں کو پکڑ کر بیچنے والا خصوصاً حبشیوں کو -

*s. states* : شمالی امریکا کی جنوبی ریاستیں جن میں سول وار سے پہلے غلامی کا رواج تھا -

*s. ship* : بردہ فروشوں کا جہاز ؛ وہ جہاز جس پر غلاموں کو بیچنے کے لیے لے جائیں -

*s. trade* : بردہ فروشی ( خصوصاً حبشیوں کی ) -

*s. trader* : بردہ فروشی کا حامی یا بردہ فروش -

**Slaver**, *n.* : (۱) غلاموں کی تجارت کرنے والا ؛ بردہ فروش - (۲) بردہ فروشوں کا جہاز -

**Slaver**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) منہ سے رال بہانا ؛ آب دہن سے آلودہ کرنا ؛ تھوک بھرنا (کپڑوں وغیرہ کو) - (۲) رال ؛ لعاب دہن - (۳) ( استعارتاً ) ذلیل خوشامد ؛ چاپلوسی -

**slavery**, *a.* : تھوک بھرا ؛ لعاب دہن سے آلودہ

**Slavery**, *n.* : (۱) غلامی ؛ حلقہ بگوشی ؛ بندگی - (۲) غلام رکھنا ؛ غلاموں کی ملکیت - (۳) ہر وقت کی نوکری ؛ سخت محنت کا کام -

**Slavey**, *n.* : ( عامیانہ ) ماما ؛ ملازمہ ؛ خادمہ -

**Slavic**, *a.* & *n.* : سلافی اقوام کی ؛ سلافی -

**Slavish**, *a.* : غلامانہ ؛ غلاموں کا سا ؛ پاجیوں کا سا ؛ ذلیل کمینہ ؛ دنی ؛ دون -

*s. imitation* : محض نقل ؛ اندھی تقلید -

**slavishly**, *adv.* : غلاموں کی طرح ؛ ذلیل طریقے سے -

**slavishness**, *n.* : غلامانہ طبیعت ؛ ذلیل طبیعت -

**Slavonian**, *a.* & *n.* : (۱) سلافی زبان - (۲) سلافی نسل کا شخص ؛ سلافونی ؛ آسٹریا کے صوبہ سلافونیا کا باشندہ -

**Slavonic**, *a.* & *n.* : (۱) سلافی زبان - (۲) سلافی نسل کا -

**slavonicize**, *v. t.* : سلافی رنگ چڑھانا ؛ سلافی بنانا -

**Slaw**, *n.* : کرم کلا کا کچومر

**Slay**, *v. t.* : قتل کرنا ؛ ذبح کرنا ؛ مار ڈالنا ؛ حلال کرنا ( شعر خطابت میں مزاحاً استعمال ہوتا ہے ) -

*(-)slayer*, *n.* : قاتل ؛ خونی ؛ ذبح کرنے والا -

**Sleazy**, *a.* : (۱) (کپڑا) بالکل پتلا؛ کم زور- (۲) (استعارتاً) ناشاد ؛ بے بنیاد -

**Sled**, **sledge**, **Sleigh**, *nn.* : (۱) ایک قسم کی بغیر پہیوں کی گاڑی ؛ جس پر سوار ہو کر برف پر سفر کرتے ہیں ؛ برف گاڑی - (۲) برف گاڑی میں سفر کرنا یا اس میں لے جانا -

*s. -bell* : وہ گھنٹی جو برف گاڑی کے گھوڑوں کے سازمیں بندھی ہوتی ہے

**Sledge**, (-**hammer**), *n.* : لہاروں کا بڑا ہتھوڑا ؛ گھن -

**Sleek**, *a.* & *v. t.* : (۱) نرم ؛ چکنا اور چمک دار ؛ چکنا چپڑا ؛ گدگدا ( استعارتاً ) بظاہر معقول یا خوشنما - (۲) چکنا اور چمک دار بنانا ؛ چکنا چپڑا بنانا ؛ گدگدا بنانا -

**sleekly**, *adv.* : نرمی یا چکنے پن سے -

**sleekness**, *n.* : چکنا اور چمک دار ہونا؛ چکنا چپڑا ہونا -

**Sleep**, *n.* : (۱) نیند ؛ خواب ؛ نوم - (۲) استعارتاً ) آرام ؛ خاموشی ؛ سکون ؛ غفلت ؛ موت

*the s. of the just* : گہری نیند ؛ آرام کی نیند -

*s. that knows not breaking* : دائمی نیند ؛ موت -

*broken s.* : بے چینی کی نیند ؛ بار بار اچٹ جانے والی نیند

*go to s.* : سو جانا

*fall on s.* : (۱) ( قدیم ) سونا - (۲) ( استعارتاً ) مرنا -

*s. -walker, -walking* : نیند میں چلنے والا ؛ نیند میں چلنے کا مرض -

**sleeplessly**, *adv.* : بے خوابی سے -

**sleepless**, *a.* : بے خواب ؛ بے نیند کا -

**sleeplessness**, *n.* : بے خوابی ؛ نیند نہ آنا -

**Sleep**, *v. i.* & *t.* : (۱) سونا ؛ آرام کرنا ؛ سوجانا ؛ آنکھ لگنا - (۲) سو کر گزارنا ؛ سوکر دور کر دینا ( تھکن وغیرہ ) - (۳) بے کار رہنا ؛ خوابیدہ رہنا ؛ بے حس و حرکت رہنا - (۴) آغوش قبر میں سونا ؛ زیرلحد آرام کرنا ؛ دفن ہونا - (۵) سونے کا انتظام ہونا ؛ سونے کی جگہ ہونا -

*let sleeping dogs lie* : سوتے فتنے نہ جگاؤ -

*s. the clock round* : بارہ گھنٹے سونا -

*s. like a log or top* : گہری نیند سونا ؛ غافل سونا -

*s. on, upon or over a question* : کسی مسئلے کو دوسرے دن پر ٹال دینا -

*top sleeps* : لٹو ساکن ہے ؛ یعنی اس قدر تیز ہے کہ غیر متحرک معلوم ہوتا ہے -

*sleeping partner* : وہ شریک جو انتظام میں دخل نہ دیتا ہو -

*sleeping carriage (car)* : سونے کا ڈبا ؛ ریل کا ڈبا ؛ جس میں سونے کا انتظام ہوتا ہے -

*sleeping bag* : وہ تھیلا جس کو پہن کو زیر آسمان سوتے ہیں -

*sleeping draught* : خواب آور دوا -

*sleeping suit* : شب خوابی کے کپڑے -

*sleeping sickness* : دیکھو sickness

**Sleeper**, *n.* : (۱) سونے والا - (۲) ( ریل کی پٹری کا ) سلیپر ؛ لکڑی کا وہ کندا جس پر پٹریاں رکھی ہوتی ہیں - (۳) ( ریل میں ) سونے کا ڈبا -

**Sleepy**, *a.* : (۱) اونگھتا ہوا ؛ خواب آلود - (۲) خاموش ؛ پرسکون ( مقام وغیرہ ) - (۳) سوتا ہوا ؛ کاہل اور بے حس - (۴) ( پھل خصوصاً ناشپاتی ) اتری ہوئی -

*sleepy head* : اونگھنے والا ؛ بے توجہ شخص -

*s. sickness* : دیکھو Sickness

**sleepily**, *adv.*: سستی سے؛ آلکس سے؛ سوتے ہوئے؛ اونگھتے ہوئے

**sleepiness**, *n.* : اونگھنے کی حالت ؛ آلکس ؛ سستی -

**Sleet**, *n.* & *v. i.*: اولے یا برف کے ساتھ ملا ہوا مینہ ؛ برف وباراں-

*it sleets* : برف کے ساتھ بارش ہو رہی ہے ؛ برف و باراں کی جھڑی لگی ہے -

**sleety** *a.* : پراز برف و باراں -

**sleetiness**, *n.* : پراز برف و باراں ہونا -

**Sleeve**, *n.*: (۱) آستین- (۲) وہ نلکی جس کے اندر سلاخچہ یا چوبی نلکی ہو-

*mandarin s.* : ڈھیلی آستین جو کہنی کے نیچے کھلی ہو -

*laugh in one's s.*: چپکے چپکے ہنسنا ؛ دل ہی دل میں ہنسنا -

*s. coupling* : وہ نلکی جو دو بڑے نلوں کو ملاتی ہے -

*have a plan etc. up one's s.* : ترکش میں تیر ہونا ؛ ذہن میں کوئی پوشیدہ تدبیر ہونا -

*turn, roll, up one's s.* : آستین چڑھا کر تیار ہونا ؛ کمر باندھ کر تیار ہونا ( لڑائی یا کام کے لیے ) -

*s.-fish* : ایک قسم کی مچھلی جو تعاقب کے وقت ایک سیاہ سیال شے اپنے اندر سے پھینکتی ہے -

*s.-link* : کفوں کے بٹن -

*s.-nut* : نلوں یا کڑیوں کے ملانے کی ڈھبری -

(-) **sleeved**, *a.* : آستین دار -

**sleeveless**, *a.* : بے آستین کا -

**Sleigh** : دیکھو sled -

**Sleight**, *n.* : ( قدیم ) چال ؛ شعبدہ ؛ پیچ ؛ کرتب

*s.-of-hand* : (۱) ہاتھ کی صفائی ؛ شعبدہ ؛ کرتب - (۲) ( بانک پٹے وغیرہ میں ) پھرتی ؛ ہاتھ کی صفائی -

**Slender**, *a.* : (۱) پتلا ؛ نازک ؛ چھریرا ؛ نازک اندام - (۲) تھوڑا ؛ نا کافی ؛ قلیل ؛ کم ؛ خفیف -

**slenderly**, *adv.* : نزاکت کے ساتھ ' قلت سے ؛ کمی سے ؛

**slenderness**, *n.*: دبلا پن ؛ نزاکت ؛ قلت ؛ ضعف ؛ کمزوری ؛ کمی -

**Slept** : دیکھو sleep -

**Sleuth-hound**, *n.* : (۱) خون کی بو سے کھوج لگانے والا کتا ؛ کھوجی کتا - (۲) ( امریکا ) سراغ رساں -

**Slew, slue**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) زور سے یا کوشش سے مڑنا ؛ پھرنا ؛ گھومنا یا موڑنا ؛ پھیرنا ؛ پھرانا ؛ گھمانا - (۲) زور سے یا کوشش سے مڑنا ' سر کنا ' موڑا جانا وغیرہ -

**Slew** : دیکھو slay -

**Slice**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ٹکڑا ؛ قتلہ ؛ پھانک ؛ قاش ؛ کٹا ہوا ٹکڑا - (۲) حصہ (نفع کا) ؛ قطعہ (مقبوضات وغیرہ کا) - (۳) باریک چوڑے پھل کا اوزار - (۴) ٹکڑے کاٹنا ؛ قاشیں کاٹنا ؛ پھانکیں کرنا ؛ قتلے کاٹنا ؛ (کسی چیز میں سے) قاش ' ٹکڑا وغیرہ کاٹ لینا - (۵) ہوا کو کاٹتے ہوئے اڑنا - (۶) چپو سے یا گولف کھیلنے کے بلے سے کاٹ کرنا (غلطی سے) یعنی اس طرح چلانا جیسے کسی چیز کو کاٹتے ہیں -

*fish-s.* : مچھلی وغیرہ نکال کر پلیٹ میں رکھنے کا کفچہ -

**Slick**, *a.* & *adv.*: (۱) ( روز مرہ ) صاف ؛ صفائی کا ؛ پھرتی کا ؛ استادی کا (ہاتھ وغیرہ) - (۲) محض - (۳) سیدھا ؛ ٹھیک ؛ پورا-

**Slide**, *v. i.* & *t.* : (۱) پھسلنا ؛ رپٹنا ؛ پھسلتے ہوئے چلنا یا سرکنا - (۲) پھسلانا ' سرکانا ؛ کھسکانا - (۳) خود بخود چلنا - (۴) کسی چیز کی طرف اتنا آہستہ آہستہ بڑھنا کہ محسوس نہ ہو-

*s. over delicate subject* : کسی نازک معاملے یا مسئلے کی طرف محض اشارہ کرکے چھوڑ دینا

*let things s.* : بے پروائی سے کام لینا ؛ جو ہوتا ہے ہونے دینا -

*sliding door* : پھسلنا دروازہ ؛ سرکنے والا دروازہ

*sliding keel* : دیکھو centre ( = centre-board )

*sliding-rule* : سرکنے والا پیمانہ جس سے ریاضی کے بعض اعمال جس کے ذریعے سے جمع ' تفریق وغیرہ کرتے ہیں - خود بخود حل ہوتے ہیں

*sliding scale* : حالات کے مطابق گھٹنے بڑھنے والی شرح ( قیمت ؛ مزدوری وغیرہ کی ) -

*sliding seat* : سرکنے والی نشست ( خصوصاً چپوؤں سے چلنے والی کشتی میں ) -

**slider**, *n.* : پھسلنے والا -

**slidable**, *a.* : جو سرک سکے ؛ سرکنے والا

**Slide**, *n.* : (۱) وہ راستہ جو برف پر پھسلنے سے بن جاتا ہے ؛ پھسلنے کا راستہ - (۲) پھسلواں ڈھال ؛ وہ ڈھال جس پر سے لوگ اسکیٹ سے پھسلتے ہیں- (۳) پھسلنے کا نعل - (۴) پھسلواں تختہ وغیرہ جس پر سے مال اوپر سے نیچے پھسلایا جاتا ہے - (۵) مشین کا وہ حصہ جس کے اندر کوئی چیز پھسلتی ہے - (۶) پھسلنے والا- (۷) سیربین ' خورد بین وغیرہ کا شیشہ ' تصویر ' سلائڈ -

**Slight**, *a.* : (۱) دبلا ؛ پتلا ؛ کم زور ؛ نازک - (۲) قلیل ؛ تھوڑا سا ؛ ذراسا ؛ حقیر ؛ خفیف - (۳) سرسری ؛ نا کافی

**slightish**, *a.* : پتلا سا ؛ ہلکا سا ؛ خفیف سا

**slightly**, *adv.* : کسی قدر ؛ خفیف سا -

**slightness**, *n.* : کم زوری ؛ نزاکت ؛ خفیف ہونا ؛ خفت

**Slight**, *v. t.* & *n.* : (۱) سبکی کرنا ؛ حقیر سمجھنا ؛ نا قابل توجہ سمجھنا ؛ کج خلقی سے پیش آنا ؛ بے التفاتی سے کام لینا - (۲) سبکی ؛ حقارت ؛ تحقیر ؛ بے التفاتی -

**slightingly**, *adv.*: حقارت سے ؛ بے التفاتی سے ؛ کج خلقی سے -

**Slily** : = slyly

**Slim**, *a.* & *v. i.* : (۱) دبلا پتلا ؛ چھریرا ؛ نازک اندام ؛ سبک - (۲) چالاک ؛ عیار ؛ جس کو کسی کام میں باک نہ ہو - (۳) پرہیز اور ورزش سے موٹاپا کم کرنا -

**slimly**, *adv.* : لاغری سے ' نزاکت سے -

**slimmish**, *a.* : دبلا سا ؛ نازک سا -

**slimness**, *n.* : دبلا پا ؛ چھریرا پن ؛ نزاکت -

**Slime**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) پتلی کیچڑ ؛ کیچ - (۲) اس قسم کی اور چیزیں جو چکنی ہوں مثلاً رال ؛ مچھلی کی رطوبت - (۳) کیچڑ میں لتھیڑنا ؛ رطوبت میں لت پت کرنا ( خصوصاً سانپ کا اپنے شکار کو نگلنے سے پہلے ) - (۴) پھسل کر نکل جانا - (۵) ( مشکل وغیرہ سے ) صاف نکل جانا ؛ بچ جانا -

*s.-gland* : وہ غدود جن سے رطوبت نکلتی ہے -

*s.-pit* : پتلی رال کا گڑھا -

**Slimy**, *a.*: (۱) کیچڑ کا سا - (۲) کیچڑ میں لتھڑا ہوا ؛ (رطوبت میں) لت پت - (۳) جو ہاتھ میں سے پھسل جائے ؛ پھسلنا ؛ چکنا ؛ لبلبا ؛ لجلجا - (۴) بے غیرت ؛ بد دیانت - (۵) ذلیل خوشامدی

**slimily**, *adv.*: ذلیل خوشامد سے ؛ لجلجے پن سے -

**sliminess**, *n.*: لجلجا پن ؛ ذلیل خوشامد -

**Sling**, *v. t. & i.*: (۱) ( شاذ) پھینک کر مارنا - (۲) فلاخن یا گوپیے میں رکھ کر پھینکنا یا مارنا ( پتھر) ؛ فلاخن یا گوپیا چلانا- (۳) گلے کی پٹی میں لٹکانا ( زخمی ھاتھ ) ؛ لٹکانا ؛ جھلانا ؛ اسباب کو جھولے کے ذریعے اُٹھانا یا ایک جگہہ سے دوسری جگہہ پہنچانا - (۴) گوپیا؛ فلاخن ؛ گوپھن ؛ گلے کی پٹی ؛ گل پٹی - (۵) چھینکا یا جھولا جس میں کوئی وزنی شے لٹکائی جائے؛ سامان اُٹھا کر جہاز میں رکھنے کا جھولا -

*s. ink* : مصنف یا اڈیٹر ھونا ؛ لکھنا

*s. cart* : گاڑی جس میں بوجھ دھرے کے ڈنڈے سے لٹکتا رھتاھے -

*slung shot* : کلائی تسمے سے لٹکی ھوئی گولی جس کو چور وغیرہ بطور حربے کے استعمال کرتے ھیں -

*s. -dogs* : دو آنکڑے جو سامان اُٹھانے کے جھولے میں لگے ھوتے ھیں اور اُن میں چیزیں پھنسادی جاتی ھیں -

**slinger**, *n.*: گوپیا چلانے والا

**Sling**, *n.*: ( امریکہ ) تاڑی کی ایک قسم

**Slink**, *v. i.*: ( slunk, ) : کھسک جانا ؛ چپکے سے چل دینا ؛ سرک جانا (عموماً off, away, by وغیرہ کے ساتھ آتا ھے ) -

**Slink**, *v. t. & i., & n.* : (۱) ( جانور کا ) بچہ گرنا ؛ قبل از وقت پیدا ھونا - (۲) وہ بچہ جو قبل از وقت پیدا ھو خصوصاً بچھڑا - (۳) ایسے بچھڑے کا گوشت -

*s. -butcher* : وہ قصاب جو ایسے بچھڑے کا گوشت بیچتا ھو -

**Slip**, *v. i. & t.*: (۱) پھسلنا ؛ رپٹنا - (۲) سرکنا - (۳) پھسل کر نکل جانا ؛ بچ کر نکل جانا ؛ صاف بچ جانا - (۴) کھسک جانا ؛ آنکھ بچا کر چل دینا؛ سرک جانا ؛ چپکے سے گزر جانا - (۵) لغزش کرنا ؛ چوک جانا - (۶) چھوڑ دینا ؛ کھول دینا ( کسی قسم کی بندش ) - (۷) جلدی سے ( کپڑے وغیرہ ) پھننا یا اُتارنا - (۸) چپکے سے رکھ دینا ؛ کھسکا دینا - (۹) جانا ؛ بچ کر نکل جانا ؛ اُتر جانا ( ذھن سے ) -

*s. along* : ( عامیانہ ) بہت تیز جانا -

*s. into* : ( عامیانہ ) مکے مارنا ؛ ٹھونکنا پیٹنا ؛ مرمت کرنا -

*let s. the dogs of war* : ( شاعرانہ ) جنگ چھوڑنا -

*s. off, away* : بے اطلاع چل دینا ؛ موقع پاکر کھسک جانا ؛ آنکھ بچا کر چل دینا -

*s. grey hound from leash* : کُتے کا پٹا کھول دینا -

*s. anchor* : لنگر اُٹھانا -

*cow slips calf* : گائے قبل از وقت بچہ دے دیتی ھے -

**Slip**, *n.*: (۱) رپٹنا ؛ پھسلنا ؛ لغزش - (۲) غلطی ؛ لغزش ؛ بھول ؛ چوک ؛ سہو - (۳) سایا ؛ لہنگا ؛ بچوں کا جامہ ؛ تکیے کا غلاف - (۴) کُتے کا پٹا - (۵) کلپ وغیرہ کھولنے کا کھٹکا - (۶) ڈھلواں سطح جس پر جہاز بنائے جاتے ھیں اور ان کی مرمت کی جاتی ھے - (۷) لکڑی ، کاغذ وغیرہ کی پٹی ؛ پتلا لمبا ٹکڑا ؛ کاغذ کا لمبا پرزہ ؛ تراشہ - (۸) ( پتلے لمبے کاغذ ) مطابع کے پروف - (۹) قلم ؛ شاخ ؛ ٹہنی - (۱۰) کرکٹ فیلڈ میں وہ جگہہ جو کھیلنے والے کے پیچھے اور وکٹ کے قریب ھوتی ھے؛ وہ فیلڈر جو اس جگہہ کھڑا ھوتا ھے ؛ سلپ - (۱۱) پتلی چکنی مٹی جو برتنوں پر پھیرنے یا اُن پر گل بوٹے بنانے کے کام آتی ھے -(۱۲) (تھیٹر) وہ جگہہ جہاں ایکٹر اسٹیج پر آنے سے پہلے کھڑے ھوتے ھیں -

*give one the s.*: بچ کر نکل جانا ؛ ھاتھ سے نکل جانا -

*slip of tongue, pen* : لغزش قلم ؛ لغزش زبان ؛ وہ بات جو کسی اور بات کی جگہ زبان یا قلم سے نکل جائے -

*there is many a s. 'twixt the cup and the lip* : کام جب تک ھو نہ جائے اس وقت تک اُس کا کوئی بھروسا نہیں ، ھو جائے تب جانیے -

*a s. of a boy* : دبلا پتلا لڑکا -

**Slip-** : سابقہ جو اور لفظوں کے ساتھ مل کر مرکب الفاظ بناتا ھے -

*s. -carriage* : وہ ڈبا جو ریل کو ٹھیرائے بغیر کسی اسٹیشن پر کٹ سکے -

*s. -cover* : لٹھے وغیرہ کے غلاف جو فرنیچر پر اس وقت چڑھا دیتے ھیں جب وہ استعمال میں نہ ھوں ؛ ڈھیلے غلاف -

*s. -galley* : ایک قسم کی کشتی جس پر کمپوز کیا ھوا ٹائپ رکھتے ھیں ؛ ٹائپ کشتی -

*s. -hook* : وہ ھک جو آسانی سے کھل سکے ؛ ڈھیلا ھک -

*s. knot* : (۱) وہ گرہ جو ایک اشارے میں کھل جائے - (۲) پھسلنی گرہ جو ڈوروں کے کھنچنے سے کستی اور کھلتی ھے -

*s. -rope* : وہ رسا جس میں جہاز بندھا ھوتا ھے ، اس کے دونوں سرے جہاز پر ھوتے ھیں اور ایک کھولنے سے جہاز کھل جاتا ھے -

*slipshod* : (۱) پھٹی جوتی والا ؛ پھوھڑ ؛ بھونڈا - (۲) ( استعارتاً ) بے تک ؛ بے اصول ( تقریر ، تحریر ، مقرر ، مصنف ، طریق کار (وغیرہ ) ؛ ڈھیلی ؛ سرسری ؛ بے پروائی کی ( تحریر ) ؛ لا پروا -

*slipslop* : (۱) پھٹی جوتی والا ؛ پھوھڑ ؛ بھونڈا - (۲) ( استعارتاً ) بے تک عبارت وغیرہ - (۳) پتلا بے مزہ شوربا وغیرہ ؛ ھلکی شراب - (۴) ( استعارتاً ) پھیکی؛ بے مزہ ، پھسپھسی چیز ( عبارت وغیرہ ) - (۵) میلا پانی ؛ دھوون - (۶) رقت آمیز گفتگو یا عبارت -

*slip way* : جہاز کا کارخانہ جس میں ڈھلواں سطح کے جہاز بنتے ھیں یا اُن کی مرمت ھوتی ھے -

**Slipper**, *n.&v. t.* : (۱) سلیپر؛ زیر پائی - (۲) ایک قسم کا بریک جو گاڑی کے پہیوں میں ھوتا ھے - (۳) وہ شخص جو کتوں کو دوڑ میں چھوڑتا ھے- (۴) سلیپر سے مارنا (بچوں کو ) سزا کے طور پر -

**slippered**, *a.* : زیر پائی پہنے ھوئے -

*s. - bath* : سلیپر کی شکل کا نہانے کا ٹب -

*slipper wort*: ایک قسم کے پھول جو سلیپر سے مشابہ ھوتے ھیں

**slippering**, *n.* : سلیپر کی مار -

**Slippery**, *a.*: (۱) پھسلنی ، رپٹنی ( زمین وغیرہ) - (۲) ( استعارتاً ) دقت طلب ؛ ھوشیاری سے کرنے کا ( معاملہ ) - (۳) پھسل کر نکل جانے والا - (۴) نا قابل اعتبار ؛ جس کا کچھہ ٹھور ٹھیک نہ ھو ؛ چلتا ھوا ؛ جسے کسی چیز میں باک نہ ھو؛ بےایمان ؛ عیار -

**slipperily**, *adv.* : نا قابل اعتبار طریقے سے؛ عیاری سے -

**slipperiness**, *n.* : (۱) چکنا یا پھسلنا ھونا - ( ۲ ) عیاری ؛ بے ایمانی ؛ نا قابل اعتبار ھونا -

**Slippy**, *a* : ( سوقیانہ ) پھسلنی ؛ رپٹنی -

*look or be s.* : جلدی کرو -

**Slit**, *v.t &i.* : (۱) پھاڑنا ؛ کاٹنا ؛ چاک کرنا ؛ شگاف دینا ؛چیرنا - (۲) پتلے لمبے ٹکڑے کر دینا - (۳) شگاف ؛ چاک ؛ درز -

*s. one's weasand* : گلا کاٹنا -

*slitting -rollers* : دھات کاٹنے کے بیلن -

**Slither**, *v. i.* : (روز مرہ) رک رک کر پھسلنا یا رینگنا -

**Sliver**, *n.*, &*v. t.* &*i.* : (۱) چھپٹی ؛ لکڑی کا پتلا ٹکڑا - (۲) چھپٹیاں کرنا ؛ لکڑی کے ٹکڑے کرنا - (۳) چھپٹیاں ہونا ؛ ٹکڑے ہونا - (۴) چھوٹی مچھلی کا ذرا سا ٹکڑا جو بطور چارے کے کانٹے میں لگایا جاتا ہے - (۵) مچھلی کا ٹکڑا کاٹنا (چارے کے لیے) -

**Slobber**, *v. i*& *t.*, & *n.* : (۱) منہ سے بچوں یا شرابیوں کی طرح رقت کے جوش سے رال بہانا - (۲) تھوک سے بھر دینا - (۳) پھوہڑ پن سے کرنا ؛ خراب کرنا ؛ بے ڈھنگے پن سے کرنا ؛ بگاڑنا - (۴) رال - (۵) رقت آمیز گفتگو یا بوسہ بازی ؛ رقت کا جذبہ -

**slobbery**, *a.* : رقت آمیز -

**slobberiness**, *n.* : رقت آمیز ہونا -

**Sloe**, *n.* : ایک قسم کی جنگلی جھاڑی کا نیلگوں سیاہ پھل جو بیر سے مشابہ ہوتا ہے -

**Sloe - worm**, : Slow worm کی بگڑی ہوئی شکل -

**Slog**, *v.i.* &*t.*. &*n.* : (۱) بے تحاشا مارنا ؛ اندھا دھند ہاتھ چلانا (کرکٹ یا مکے بازی میں) - (۲) لگاتار کام کرنا یا چلنا ؛ برابر کام کیے جانا یا چلنا - (۳) اٹکل پچو ہاتھ (کرکٹ یا مکے بازی کا)-

**slogger**, *n.* : اندھا دھند ہاتھ چلانے والا -

**Slogan**.*n.* : (۱) اسکاچستان کے کوہستانی علاقے کا نعرۂ جنگ - (۲) نعرہ ؛ آوازہ ؛ جیکار ؛ نقش نگیں -

**Sloid, sloyd**, *n.* : اسکول میں دست کاری کی تعلیم کا طریقہ جس میں زیادہ تر لکڑی کی کھدائی کا کام سکھایا جاتا ہے -

**Sloop**, *n.* : ایک قسم کی یک مستولی کشتی ؛ غراب -

**Slop**, *n.(in pl.- only)*&*v. i*&*t.* : (۱) (جمع) گندہ پانی ؛ موری کا پانی - (۲) (جمع) رقیق غذا مثلاً شوربا ، آش وغیرہ ؛ غیر منشی شربت - (۳) گرانا ؛ چھلکانا ؛ گرنا ؛ چھلکنا - (۴) گندہ پانی گرانا ؛ گندے پانی میں بھگونا (کپڑے ، فرش وغیرہ)-

*s. -basin* : تلچھٹ کا برتن ؛ وہ برتن جس میں دسترخوان کے پیالوں کا تلچھٹ ڈالا جاتا ہے -

*s. -pail* : بالٹی ، جس میں گندہ پانی پھینکا جاتا ہے ؛ گندے پانی کی بالٹی -

*s. over* : (وفور جذبات سے) پھوٹ پڑنا ؛ رقت کا جوش ہونا -

**Slop**, *n.* ( in pl .only ) : (۱) (جمع؛ قدیم) ڈھیلا نیکر یا جانگیا - (۲) (جمع) بنے بنائے کپڑے جو بازار میں ملتے ہیں - (۳) (جمع) بحری فوج میں ملاحوں کو جو لباس اور بچھونا دیا جاتا ہے -

*s. -room* : جنگی جہاز کا وہ کمرا جس میں کپڑے تقسیم کیے جاتے ہیں -

*s. -seller* : بنے بنائے کپڑے بیچنے والا -

*s. -shop* : بنے بنائے کپڑوں کی دکان -

**Slope**, *n.* : (۱) ڈھلان ؛ ڈھال ؛ اتار ؛ نشیب - (۲) ڈھلواں سطح ؛ ڈھلواں زمین - (۳) سپاہی کا وہ انداز جس میں بندوق کندھے پر جھکی ہوئی رکھی ہوتی ہے ؛ سلوپ - (۴) بھاگ جانا ؛ ٹہلنا ؛ متر گشت کرنا -

**slopewise**, *adv.* : (۱) ترچھا ؛ ڈھلواں - (۲) مائل بہ نراز ہونا - (۳) ترچھا کرنا یا رکھنا ؛ ڈھلواں کرنا -

**slopingly**, *adv.* : ڈھلواں ہوتے ہوئے -

*s. arms* : کندھے پر بندوق ترچھی رکھنا -

**Sloppy**, *a.* : (۱) جس میں کیچڑ ہو اور گڑھوں میں پانی بھرا ہو (سڑک وغیرہ) - (۲) بھیگی اور میلی میز وغیرہ جس پر گندہ پانی ، شوربا وغیرہ گرا ہو - (۳) بے ڈھنگا ؛ بے قاعدہ ؛ ناقص (کام) - (۴) رقت آمیز (جذبہ ، گفتگو) -

**sloppily** *adv.* : بے ڈھنگے پن سے ؛ رقت آمیز طریقے سے -

**sloppiness**, *n.* :- بھیگا اور گندہ ہونا ؛ بے ڈھنگا پن ؛ رقت آمیزی

**Slosh** : دیکھو slush

**Slosh**, *v. t.* : (روز مرہ) پیٹنا ؛ مارنا -

**Slot**, *n.* & *v. t.* : (۱) نالی ، سوراخ ، شگاف ، درز (مشین وغیرہ میں تاکہ اس میں کوئی چیز خصوصاً کوئی سکہ ڈالا جاسکے) ؛ سلات- (۲) کھٹکے کا دروازہ جو تھیٹر کے اسٹیج پر ہوتا ہے- (۳) (مشین میں) اس قسم کے سوراخ یا درزیں رکھنا -

**s. machine** : وہ مشین جس میں کوئی سکہ ڈالنے سے چھوٹی چھوٹی چیزیں خود بخود نکل آتی ہیں ؛ سلات مشین -

**Slot**, *n.* : ہرن وغیرہ کا کھوج ؛ پیروں کے نشان -

**Sloth**, *n.* : (۱) سستی ؛ کاہلی ؛ احدی پن ؛ آلکس - (۲) ڈھیل ؛ دیر ؛ درنگ - (۳) ایک قسم کا دودھ پلانے والا جانور جس کے پیر پنجوں کی طرح ہوتے ہیں اور زیادہ تر درختوں میں رہتا ہے -

**slothful**, *a.* : سست ؛ کاہل -

**slothfully**, *adv.* : سستی سے ؛ کاہلی سے -

**slothfulness**, *n.* : کاہلی ؛ احدی پن -

*s. -bear* : ہندوستان اور سیلون کا ریچھ ؛ بھالو -

*s. -monkey* : ایک قسم کا لنگور -

**Slouch**, *v. i.* & *t.*. & *n.* : (۱) جھکنا ؛ جھکانا ؛ لٹکنا ؛ لٹکانا - (۲) بھونگم قطع سے چلنا ، کھڑا ہونا یا بیٹھنا - (۳) ٹوپی (ہیٹ) کا ایک طرف کا کنارہ نیچے کی طرف موڑ لینا - (۴) بھونگم قطع یا چال ؛ کمر کا خم ؛ ہیٹ کا کنارہ نیچے کی طرف مڑا ہونا - (۵) (عامیانہ) نالائق یا بھدا کاریگر ؛ اناڑی - (۶) تماشا -

**slouchingly**. *adv.* : بھونگم طریقے سے جھکا ہوا -

*s. hat* : نیچے مڑے ہوئے کنارے کی ٹوپی -

**Slough**, *n.* : دلدل ؛ کیچڑ کی جگہ -

*the S. of Despond* : قعر گناہ جس میں انسان نجات سے مایوس ہو کر گر جائے -

**Sloughy**, *a.* : جہاں دلدل ہو ؛ دلدلی -

**Slough**, *n.* & *v.i.* & *t.* : (۱) سانپ کی کینچلی یا کوئی اور حصہ جو اس کے جسم سے الگ ہو - (۲) مردار گوشت ؛ کھرنڈ - (۳) (استعارتاً) چھوڑی ہوئی عادت - (۴) کینچلی کی طرح اتار پھینکنا - (۵) کینچلی اتارنا -

**Sloughy**, *a.* : مردار گوشت کا ؛ کھرنڈ دار -

**Slovak**, *n.* & *a.* : (۱) شمالی ہنگری کی سلاف قوم ؛ اس قوم کا فرد -

**Sloven**, *n.* : میلا ؛ پھوہڑ ؛ بے سلیقہ ؛ بے تمیز -

**Slovenly**, *a.* : پھوہڑ ؛ بے سلیقہ -

**Slovenliness**, *n.* : پھوہڑپن ؛ بے سلیقہ پن -

**Slovenly**, *adv.* : پھوہڑپن سے ؛ بے سلیقہ پن سے -

**Slovene**, *n.*, **Slovenian**, *a.* & *n.* : کارنتھیا اور آسٹریا کی سلافی نسل کا (فرد) -

**Slow**, *a.*, *adv.*, & *v.i.* & *t.* : (۱) دھیما ؛ ہلکا ؛ آہستہ ؛ دھیرے -

(۲) تدریجی - (۳) سست ؛ تامل کرنے والا ؛ دیر لگانے والا ؛ دیر حس ؛ کم حس - (۴) کند ؛ غبی ؛ بے وقوف - (۵) سست ؛ پیچھے ( گھڑی ) - (۶) غیر دلچسپ ؛ بے لطف - (۷) آہستہ آہستہ ؛ دھیرے دھیرے ؛ ہولے ہولے ؛ بتدریج ؛ دھیما دھیما ؛ ( ریل جہاز وغیرہ کی رفتار ) کم کرنا ؛ دھیمی کرنا - (۸) اپنی رفتار کم کرنا - (۹) ( کیمرے کا تال ) کم شگاف - (۱۰) ( سطح ) آہستگی زا -

**Slowness**, *n.* : سستی ؛ آہستگی ؛ کند ذہنی -

**Slowwitted**, *a.* : کند ذہن ؛ غبی -

**Slowcoach**, *n.* : سست آدمی ؛ غبی آدمی ؛ پرانے خیال کا آدمی -

*s.-match* : دھیمی دیا سلائی ؛ وہ دیا سلائی جس سے پھٹنے والی چیزوں میں آگ لگائی جاتی ھے -

**Slow-worm**, *n.* : ایک قسم کا کیکڑا جو سانپ اور چھپکلی کے بین بین ہوتا ھے -

**Sloyd**, : دیکھو Sloid -

**Slub**, *n.* & *v.t.* : (۱) اُون کی پونی - (۲) اُون کی پونی بنانا -

**Slubber**, *v. t.* & *i.* : (۱) بے پروائی سے کرنا ؛ پھوھڑپن سے کرنا ؛ بے ڈھنگے پن سے کرنا - (۲) رال بہانا ؛ رال یا تھوک بھر دینا -

**Sludge**, *n.* : (۱) گاڑھی چکنی کیچڑ - (۲) موری کی کیچڑ

**Sludgy**, *a.* : کیچڑ بھرا -

**Slue** : دیکھو Slew -

**Slug**, *n.* & *v.i.* : (۱) بعض اقسام کے کیڑے جو چھوٹے پودوں کی ہلاکت کا باعث ہوتے ہیں - (۲) ( باغ وغیرہ میں ) ان کیڑوں کو جمع کرکے مار ڈالنا - (۳) بندوق کی بے ڈول گولی ؛ دھات کا گول سا ٹکڑا - (۴) ( لیتھو ٹائپ کی چھپائی میں ) ٹائپ کی سطر -

**Slug-abed**, *n.* : ( قدیم ) وہ شخص جو دیر تک بستر پر پڑا رہنے کا عادی ہو ؛ پلنگ کا کیڑا -

**Sluggard**, *n.* : سست ؛ مٹھا یا آرام طلب شخص -

**Sluggish**, *a.* : آلکسی ؛ سست ؛ مٹھ ؛ آرام طلب ؛ کاہل الوجود -

**Sluggishly**, *adv.* : سستی سے -

**Sluggishness**, *n.* : سستی ؛ مٹھا پن ؛ آرام طلبی -

**Sluice**, *n.* & *v.t.* & *i* : (۱) پانی کو روکنے اور نکالنے کا پھاٹک یا دروازہ ؛ بند کا دروازہ - (۲) وہ پانی جو بند کے دروازے کے اوپر یا نیچے ہو یا اُس میں سے گزرتا ہو ؛ بند کا پانی - (۳) چھوٹی نہر یا نالی ( مثلاً *s. way* ) - (۴) بند میں دروازے لگانا ؛ بند کھول کر پانی بھر دینا ( میدان وغیرہ میں ) - (۵) پانی سے کھنگالنا - (۶) خوب پانی ڈالنا ( کسی چیز پر ) - (۷) ( پانی کا ) بند کے دروازے سے زور سے بہنا -

**Slum**, *n.* & *v.t.* : (۱) شہر کی گندی تاریک گلی یا محلہ - (۲) گندی گلیوں میں جاکر غریبوں کی خبر گیری کرنا یا اُن کی حالت کا معائنہ کرنا -

**Slummer**, *n.* : وہ شخص جو غریبوں کے محلے میں جاکر ان کی خبر گیری کرتا ہو -

**Slumber**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) خواب ؛ نیند - (۲) ( شعر ؛ خطابت ) خواب راحت -

*s. away* : سوکر گزار دینا -

*s.-suit* : شب خوابی کا لباس -

**Slumberous**, *a.* : ( خصوصاً ) ساکن ؛ پر اطمینان -

**Slumberously**, *adv.* : خواب آلودہ طرز سے -

**Slumberer**, *n.* : سونے والا -

**Slummock**, *n.* & *v.i.* : (۱) ( روز مرہ ) مر بھکوں کی طرح کھانا ؛ جلدی جلدی نگلنا - (۲) بھنگم طریقے سے چلنا ؛ بھونڈے طریقے سے گفتگو کرنا -

**Slump**, *n.* & *v.i.* : (۱) ( تجارتی اصطلاح ) یکایک قیمت کا گرنا - (۲) ( کسی کام کی ) یک لخت سرد بازاری - (۳) یکایک قیمت کا گر جانا - (۴) بالکل نہ چلنا ؛ بالکل ناکامیاب رہنا -

**Slung** : دیکھو Sling -

**Slunk** : دیکھو Slink -

**Slur**, *v. t.* & *i.* : (۱) اس طرح سے لکھنا یا بولنا کہ حروف یا آوازیں ایک دوسرے سے مل کر صاف طور سے سمجھ میں نہ آئیں ؛ مد غم کرنا - (۲) ( موسیقی ) ایک بول گانا ؛ ایک بول کئی سروں میں گانا ؛ مسلسل لے میں گانا ؛ مرغول یا گٹکری بھرنا ؛ دو یا زیادہ سروں پر مرغول کا نشان لگانا ( تحریر نغمہ میں ) - (۳) ( قصور وغیرہ ) نظر انداز کرنا ؛ چشم پوشی کرنا - (۴) (قدیم) الزام لگانا ؛ بد نام کرنا - (۵) الزام ؛ دھبا ؛ داغ ؛ بد نامی - (۶) تحریر یا گانے میں حرفوں یا آوازوں کا مد غم ہونا ؛ ادغام - (۷) (موسیقی) مرغول ؛ گٹکری کا نشان - (۸) دبا دینا ؛ خفیف کرکے دکھانا -

**Slush** *n.* : (۱) کیچڑ - (۲) پگھلتی ہوئی ( آسمانی ) برف - (۳) ( استعارتاً ) بے معنی جذبات -

**Slut**, *n.* : پھوھڑ عورت ؛ بد سلیقہ ؛ بد تمیز عورت ؛ ( مزاحاً ) لڑکی -

**Sluttery**, *n.* : بد سلیقگی ؛ پھوھڑپن ؛ گندہ پن -

**Sluttish**, *a.* : بے سلیقہ ؛ پھوھڑ ؛ گندی ؛ میلی -

**Sluttishly**, *adv.* : بے سلیقہ پن سے ؛ پھوھڑ پن سے -

**Sluttishness**, *n.* : پھوھڑپن -

**Sly**, *a.* : (۱) چالاک ؛ عیار ؛ چلتا ہوا ؛ مکار ؛ ریا کار ؛ عیارانہ ؛ مکاری کا ؛ ریا کاری کا - (۲) جو چھپ کر کرتا ہو ؛ چھپا ہوا ؛ خفیہ - (۳) اُستاد ؛ کائیاں ؛ پکا ؛ چکے پن کا ؛ کائیاں پن کا ؛ شرارت کا ؛ مسخرے پن کا -

*s. dog* : چھپا رستم ؛ چھپ کر رنگ رلیاں منانے والا -

*on the s.* : چپ چاپ ؛ خفیہ طور پر ؛ چھپ کر -

*slyboots* : شریر ؛ مکار ( بچوں یا جانوروں کے لیے مزاحاً ) -

*slyly*, *adv.* : مکاری سے ؛ عیاری سے -

**Slype**, *n.* : وہ راستہ جو بڑے گرجے کے اندر سے پادری کے گھر یا مجلس خانے کو جاتا ھے -

**Smack**, *n.* & *v.i.* : (۱) چاشنی ؛ خفیف سا مزہ ( کسی چیز کا ) - (۲) شائبہ ؛ جھلک ؛ ہلکا سا رنگ ( کسی صفت کا ) - (۳) خفیف سا مزہ یا چاشنی ہونا ؛ شائبہ ہونا ؛ جھلک ہونا ؛ ہلکا سا رنگ ہونا -

**Smack**, *n.*, *v. t.* & *i.* & *adv.* : (۱) چٹخارہ ؛ چٹاخا ( ہونٹ چاٹنے وغیرہ کی آواز ) - (۲) تھپڑ ؛ چپت - (۳) ( کرکٹ ) زور کا ہٹ - (۴) چٹخارے کے ساتھ بوسہ - (۵) چپت ؛ تھپڑ وغیرہ مارنا ؛ چٹخارے لینا ؛ ہونٹ چاٹنا ؛ کوڑا پھٹکارنا - (۶) ( روز مرہ ) چٹاخ سے ؛ دھڑ سے ؛ دھڑا کے سے ؛ ٹھیک -

**Smack**, *n.* : یک مستولی کشتی جس میں زیادہ تر مچھلی کا شکار کیا جاتا ھے -

*have a s. at* : ( روز مرہ ) امتحان لینا -

*smacks-man* : ملاح جو اس کشتی کو چلاتا ھے -

**Smacker**, *n.* : (۱) ( عامیانہ ) چٹخارے کے ساتھ بوسہ - (۲) زور کی تھپڑ وغیرہ ؛ چٹاخا - (۳) کسی چیز کا غیر معمولی یا بڑا نمونہ -

**Small**, *a., n. & adv.*: (۱) چھوٹا ؛ کوتاہ ( جسامت ' قوت ' تعداد میں ) کم ؛ تھوڑا - (۲) چھوٹی حیثیت کا ؛ چھوٹا ( دکان دار ' کسان وغیرہ ) - (۳) چھوٹی قسم کا ؛ چھوٹا - (۴) تھوڑا - (۵) معمولی ؛ غیر اہم ؛ خفیف - (۶) چھوٹا ؛ ادنیٰ طبقے کا ؛ گم نام ؛ کم مایہ - (۷) ذلیل ؛ کمینہ ؛ دنی - (۸) کسی شے کا سب سے پتلا حصہ - (۹) ( جمع ' آکسفورڈ ) ڈگری حاصل کرنے سے پہلے جو پہلا اِمتحان پاس کرنا پڑتا ھے ؛ ابتدائی اِمتحان -

*small & early*: تھوڑے آدمیوں کی دعوت جو جلد ھی ختم ھو جائے -

*s. -sword*: خنجر ؛ چھرا -

*the still s. voice*: ضمیر کی آواز ؛ ضمیر -

*s. craft*: کشتیاں ؛ ڈونگیاں -

*s. beer*: هلکی بیر -

*think no s. beer of* oneself: متکبر ھونا ؛ مغرور ھونا -

*chronicle s. beer*: معمولی باتوں کو بڑی اھمیت دے کر بیان کرنا -

*look (feel) s.*: ذلیل یا حقیر ھونا ؛ خفیف ھونا -

*s. change*: (۱) پیسے اور ریز گاری ؛ خردہ - (۲) ( استعارتاً ) اِدھر اُدھر کی باتیں ؛ معمولی گفتگو -

*s. gross*: دس درجن -

*s. arms*: بندوق ' پستول وغیرہ -

*s. capitals*: ایک چھوٹی سائز کے بڑے حروف -

*s. pica*: چھاپے کے حروف کا سائز -

*s. hand*: معمولی قلم -

*s. holding*: چھوٹا سا کھیت جس میں ۵۰ ایکڑ سے زیادہ زمین نہ ھو -

*s. -clothes*: ( قدیم ) جانگھیا -

*s. wonder*: کوئی تعجب نہیں -

*no s.*: بہت -

*s. talk*: بہت ھی معمولی گفتگو ؛ روز مرہ کی گفتگو -

*great & small*: امیر و غریب ؛ چھوٹے بڑے سب -

*lives in s. way*: معمولی طریقے سے بسر کرتا ھے ؛ معمولی حیثیت سے رھتا ھے -

*s. of the back*: کمر -

**small minded**, *a.*: چھوٹے دل کا -

**small pox**: سیتلا ؛ چیچک ؛ ماتا ؛ جدری -

**smallish**, *a.*: چھوٹا سا ؛ ذراسا -

**smallness**, *n.*: چھوٹا پن ؛ کمی ؛ قلت ؛ کوتاھی -

**Smallage**, *n.*: ایک قسم کی Celery -

**Smalt**, *n.*: (۱) نیلاشیشہ - (۲) رنگ جو اس سے بنتا ھے ؛ نیلا رنگ -

**Smart**, *v. i. & n.*: (۱) سخت تکلیف ھونا یا دینا ؛ شدت سے درد ھونا یا پیدا کرنا ؛ ٹیس اُٹھنا ؛ جلن ھونا ( زخم وغیرہ میں ) (۲) چر کا لگنا ؛ دل میں نشتر کی طرح چبھنا ( طعن وغیرہ ) - (۳) ٹیس ؛ تکلیف ؛ درد ؛ جلن ؛ چر چراھٹ - (۴) دکھ ؛ صدمہ ؛ روحانی کرب ؛ چوٹ -

*s. for*: سزا پانا ؛ بھگتنا ؛ مزہ چکھنا -

*s. -money*: تاوان ؛ ھرجانہ -

*smartweed*: فلفل آبی -

**Smart**, *a.*: (۱) سخت ؛ شدید - (۲) تیز ؛ پر زور ؛ زور کا - (۳) ھوشیار ؛ تیز ؛ چست و چالاک - (۴) حاضر جواب ؛ تیز طبع - (۵) چلتا ھوا ؛ کائیاں - (۶) تروتازہ ؛ خوش منظر ( باغ وغیرہ ) - (۷) صاف ستھرا یا سلیقے کا لباس پہنے ؛ عمدہ یا ٹھاٹ کے کپڑے پہنے ؛ طرح دار ؛ خوش لباس ؛ جامہ زیب - (۸) ساز و سامان سے درست ' سجا سجایا ' ٹھاٹ کا ( مکان ' جہاز وغیرہ ) - (۹) رئیسانہ ؛ اعلیٰ طبقے کا - (۱۰) ( امریکن محاورہ ) ھمہ داں ' جگ گیانی ؛ ھونہار ؛ سجان -

*a s. lad*: تیز اور مستعد لڑکا -

*a s. dealing*: کائیاں پن کا سودا ؛ من مانا سودا یا معاملہ ' جس میں سرا سر اپنا فائدہ ھو ' اور نا جائز چالاکی سے کام لیا گیا ھو -

**smarten**, *v. t. & i.*: چست و چالاک بنانا -

**smartly**, *adv.*: چالاکی سے ؛ تیز طبعی سے ؛ بانکپن سے -

**smartness**, *n.*: تیزی ؛ چستی ؛ تیز طبعی ؛ بانکپن ؛ خوش لباسی ؛ ٹھاٹ -

**Smash**, *v. t. & i., n. & adv.*: (۱) پاش پاش کر دینا ؛ توڑ پھوڑ کر رکھ دینا ؛ پرخچے اُڑا دینا - (۲) کاری ضرب لگانا ؛ بھر پور ھاتھ لگانا - (۳) شکست فاش دینا ؛ فوج کو درھم برھم کر دینا ؛ تہس نہس کر دینا ؛ قلع قمع کر دینا - (۴) ( ٹینس ) گیند کو جال کے اُوپر سے نیچے کی طرف پوری قوت سے مارنا ؛ ( کار خانہ کمپنی وغیرہ کا ) بیٹھ جانا ؛ دیوالہ نکل جانا ؛ تباہ ھو جانا - (۵) ( عامیانہ ) جعلی سکہ چلانا - (۶) پاش پاش ھونا وغیرہ - (۷) زور سے گرنا ؛ تصادم ؛ ٹکر - (۸) تباھی - (۹) ( ٹینس ) زور کا ھاتھ ( جو جالی کے اُوپر سے نیچے کی طرف لگایا جائے ) - (۱۰) دیوالہ ؛ عام تباھی ( تجارت میں ) - (۱۱) شراب اور برف کے پانی کا شربت - (۱۲) نہایت زور سے ؛ پوری قوت سے ٹکرا کر -

*a smashing blow*: کاری ضرب ؛ بھر پور ھاتھ یا وار -

*go to s.*: تباہ ھو جانا ؛ بگڑ جانا ؛ برباد ھو جانا ؛ درھم برھم ھو جانا -

*s. up*: کامل تباھی ؛ پورا دیوالہ -

*s. -and-grab raid*: وہ چوری جس میں دکان کی کھڑکی توڑ کر قیمتی مال اُڑا لیا جائے -

**Smasher**, *n.*: (۱) پاش پاش کرنے والا وغیرہ - (۲) ( عامیانہ ) قطعی دلیل ؛ زور دار دلیل ؛ کاری ضرب ؛ بھر پور ھاتھ یا وار ؛ زور سے گرنا ؛ دھڑام سے گرنا -

**Smatch** ( شاذ ) : = (1) Smack

**Smattering**, *n.*: کسی زبان یا مضمون کا تھوڑا سا علم ؛ شدبد -

**Smatterer**, *n.*: شد بد رکھنے والا ؛ تھوڑی علمی لیاقت والا -

**Smear**, *v. t. & i. & n.*: (۱) ملنا ؛ لگانا ؛ لیسنا ؛ دھبا ڈالنا ؛ داغ لگانا - (۲) ( روشنائی وغیرہ کے ) دھبے ڈالنا ؛ میلا کر دینا - (۳) داغ ؛ دھبا -

**smeary**, *a.*: داغ دار ؛ دھبے پڑا -

**smeariness**, *n.*: داغ دار ھونا

**Smectite**, *n.*: ایک قسم کی سفیدی مائل چکنی مٹی جس سے کپڑوں کے چکنے دھبے دور کیے جاتے ھیں -

**Smeech, Smitch**, *n.*: جلنے کی بو ؛ جلاند -

**Smegma**, *n.*: جلد کی تہ میں صابن کی سی رطوبت ( خصوصاً

عضو تناسل کے اوپر کی کھال میں ) -

**smegmatic**, *a.*: رطوبت دار -

**Smell**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) قوت شامہ : سونگھنے کی قوت - (۲) بو ؛ باس - (۳) بدبو ؛ بری بو - (۴) سونگھنا ؛ سونگھنے کا فعل - (۵) سونگھ کر معلوم کرنا ؛ بو محسوس کرنا - (۶) کھوج لگانے کے لیے ادھر ادھر سونگھنا ؛ بو سے کھوج لگانا ( کتے کا ) ؛ ( استعارتاً ) پتا چلا لینا ؛ سراغ لگا لینا ؛ بھید معلوم کر لینا ؛ بھید معلوم کرنے کی کوشش کرنا ؛ پتا چلانا - (۷) بو دینا ؛ بو آنا ؛ بو ہونا ( اچھی ؛ بری وغیرہ ) - (۸) سڑ جانا ؛ بو آنے لگنا ؛ اُپس جانا -

**smelly**, *a.*: بو دار -

**smellless**, *a.*: بے بو -

**smellable**, *a.*: جس کی بو محسوس ہو -

*s. a rat*: دھوکے یا فریب کا شبہ کرنا

*s. of the lamp*: ( کتاب وغیرہ سے ) ظاہر ہونا کہ راتوں کو جاگ کر لکھی گئی ہے -

*s. of the shop*: کسی فن کی اصطلاحوں کی بھرمار ہونا ( مضمون وغیرہ میں ) -

*smelling bottle*: لخلخے کی شیشی -

*smelling salts*: لخلخہ جو نوسادر میں کوئی خوشبو ڈال کر بنتا ہے -

**Smeller**, *n.*: (۱) سونگھنے والا وغیرہ - (۲) ( عامیانہ ) ناک - (۳) ( عامیانہ ) زور کا مکا وغیرہ ( خصوصاً ناک پر ) -

**Smelt**, *v. t.*: کچی دھات کو پگھلا کر صاف کرنا ؛ سودھنا -

**Smelt**, *n.*: سامن کی قسم کی مچھلی جو کھانے میں بہت اچھی سمجھی جاتی ہے -

**Smelt**, : دیکھو smell -

**Smew**, *n.*: ایک قسم کی بطخ جو مچھلیوں کو پکڑ کر کھاتی ہے -

**Smilax**, *n.*: (۱) بیلوں کی قسمیں جن میں سے بعض سے عشبہ حاصل ہوتا ہے - (۲) ایک قسم کے انگور کی بیل جو آرائش کے کام آتی ہے -

**Smile**, *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) مسکرانا ؛ تبسم کرنا - (۲) کسی چیز پر خندہ زن ہونا ؛ ہنسنا ؛ مسکرانا - (۳) تبسم سے ظاہر کرنا ؛ مسکرا کر ادا کرنا ( خیر مقدم ؛ رضا مندی ؛ تعریف وغیرہ ) - (۴) شاداب ہونا ؛ تر و تازہ ہونا ؛ مسرت چھائی ہوئی ہونا - (۵) یاوری کرنا ؛ حسب مراد ہونا ( تقدیر کا ) - (۶) تبسم ؛ مسکراہٹ - (۷) شادابی ؛ تر و تازگی - (۸) یاوری ( تقدیر کی ) -

*s. away, s. out of*: - مسکرا کر دور کر دینا ( آزردگی وغیرہ )

*s. into*: مسکرا کر ( راضی وغیرہ ) کر لینا -

*come up smiling*: نئی مشکل کے مقابلے کے لیے خندہ پیشانی سے تیار ہونا -

**smilingly**, *adv.*: ہنستے ہوئے ؛ مسکرا کر -

**smileless**, *a.*: بے تبسم -

**Smirch**, *v. t.* & *n.*: (۱) دھبا ڈالنا ؛ میلا کرنا ؛ گندہ کرنا - (۲) ( استعارتاً ) ( عزت یا شہرت میں ) داغ لگانا ؛ دھبا لگانا -

*a smirched reputation*: بد نامی ؛ بے عزتی -

**Smirk**, *v. i.* & *n.*: (۱) بناوٹ یا حماقت کا تبسم یا ہنسی ؛ کتھلا ہنسی - (۲) بناوٹ یا حماقت سے ہنسنا ؛ دانت نکال دینا -

**Smite**, *v. t.* & *i.*: (۱) ( قدیم یا مزاحاً ) پیٹنا ؛ مارنا - (۲) شکست فاش دینا - (۳) سزا دینا ؛ سرزنش کرنا - (۴) مبتلا کرنا ( بیماری میں یا عشق میں ) ؛ مغلوب کرنا ( خواہش کا ) - (۵) یکایک آنا یا پہنچنا ؛ آ کر ٹکرانا - (۶) ( روزمرہ ) ضرب ؛ وار ؛ ہاتھ ؛ کوشش -

*an idea smote him*: یکایک خیال آیا -

*smite one hip and thigh*: سخت ہزیمت دینا -

**Smitten**, : مبتلا ؛ مغلوب ( وغیرہ ) -

**Smiter**, *n.*: مارنے والا -

**Smith**, *n.*: دھات کا کام کرنے والا ، خصوصاً لوہار ( عموماً مرکب آتا ہے مثلاً goldsmith ) -

**Smithereens, Smithers**, *nn.*: ( جمع ) ذرا ذرا سے ٹکڑے -

**Smithy**, *n.*: لوہار کی بھٹی ؛ لوہار کی دکان -

**Smithery**, *n.*: لوہاری ؛ لوہار کا کام -

**Smithfield**, *n.*: لندن کا قصابہ ( گوشت کا بازار ) -

**Smitten**, : دیکھو smite -

**Smock**, *n.* & *v. t.*: (۱) ( قدیم ) زنانہ قمیص ؛ کرتی (۲) بچے کا لبادہ -

*s.-frock*: ( کھیت کے ) مزدوروں کا ڈھیلا سا کرتا جس کے بالائی حصے میں چنٹیں پڑی ہوتی ہیں ، یہ کپڑوں کے اوپر پہن لیا جاتا ہے -

*s. mill*: ایک طرح کی ہوائی چکی جس کا بالائی حصہ گھومتا ہے -

**Smocking**, *n.*: ( لباس پر ) کڑھائی کی آرائش -

**Smoke**, *n.*: (۱) دھواں ؛ دخان ؛ دود - (۲) سگرٹ ، سگار ، حقے وغیرہ کے چند کش - (۳) ( عامیانہ ) سگار -

*end in s.*: بے کار جانا ؛ اکارت جانا ؛ نا کام رہنا -

*from s. into smother*: بد سے بد تر جگہ پر ؛ بد سے بد تر حالت میں -

*like s.*: ( عامیانہ ) بلا دقت ؛ آسانی سے ؛ ہوائی طرح -

*s.-ball*: (۱) دھوئیں کا حقہ ؛ دخانی گولا ؛ ایک قسم کا گولا جس میں ایسی چیزیں بھری ہوتی ہیں جو دب دھواں دیتی ہیں ، اور یہ دشمن سے نقل و حرکت چھپانے کے لیے چھوڑا جاتا ہے - (۲) وہ گولا جو جانوروں کو گھیر کر شکار کرنے میں چھوڑا جاتا ہے - (۳) ایک قسم کا آلہ ، جس سے دمے کے مریض بخارات سانس کے ذریعے اندر لے جاتے ہیں ؛ دم کش -

*s.-bell*: لیمپ کے اوپر کا توا جو دھوئیں سے چھت کو خراب ہونے سے بچاتا ہے ؛ دھواں روک -

*s.-consumer*: وہ آلات ، جن سے دھواں خارج نہیں ہوتا بلکہ اس سے بھی کام لیا جاتا ہے -

*s.-consuming*: دھوئیں سے کام لینے والا ( آلہ ) -

*s.-dried*: دھوئیں میں خشک کیا ہوا -

*s.-stack*: جہاز کا دود کش -

*s.-stone*: ایک قسم کا بلور -

*s.-jack*: وہ مشین جو دود کش کی ہوا کی مدد سے سیخ کو الٹتی پلٹتی رہتی ہے ؛ سیخ چرخی -

*s.-plant, s. tree*: ایک خوش نما جھاڑی جس کے پھلوں کے کچھے پروں کی طرح ہوتے ہیں اور دور سے ان پر دھوئیں کا شبہ ہوتا ہے -

*s. -rocket* : وہ آلہ جس کے ذریعے نل میں دھواں بھر کر دیکھتے ھیں کہ اس میں سوراخ ھے یا نہیں -

**smokeless**, *a.* : بے دھوئیں کا -

**smokelessly**, *adv.* : بے دھوئیں کے -

**smokelessness**, *n.* : بے دھوئیں کا ھونا -

**Smoke**, *v.i. & t.* : (۱) دھواں نکلنا ؛ دھواں اُٹھنا ؛ سلگنا ( مثلاً Lamp is smoking لیمپ دھواں دے رھا ھے ) - (۲) بخارات اُٹھنا ؛ ابخرات نکلنا ؛ بھاپ نکلنا - (۳) دھواں دینا (آگ یا دود کش کا دھواں باھر نکالنے کی جگہ کمرے میں نکالنا) - (۴) دھوئیں سے خراب کر دینا یا خراب ھو جانا - (۵) دھوئیں میں دم گھوٹنا؛ دھوئیں سے کیڑوں وغیرہ کو مارنا یا دور کرنا - (۶) دھوئیں میں سکھا کر محفوظ رکھنا - (۷) حقہ پینا ؛ سگار یا سگرٹ پینا ؛ مدک چانڈو وغیرہ پینا - (۸) تمباکو نوشی سے کوئی حالت طاری ھو جانا ( بیماری وغیرہ ) - (۹) ( اسکول کے لڑکوں کا روز مرہ ) شرمانا ؛ شرم سے چہرے پر سرخی دوڑنا - (۱۰) تاڑ جانا ؛ بھانپ جانا - (۱۱) ( قدیم ) بنانا ؛ ھنسی اُڑانا -

*smokewood* : وہ لکڑی جس کے رنگ کیمیاوی بخارات کے ذریعے گہرے کئے گئے ھوں -

*smoked glass* : وہ شیشہ جو دھوئیں سے دھندلا کیا گیا ھو ؛ دھندلا شیشہ -

*s. insects* : کیڑوں کو دھوئیں سے مارنا یا دور کرنا -

*s. plants* : پودوں کو دھواں دے کر صاف کرنا -

*put that in your pipe & s. it.* : جو بات کہی ھو اُسے ھینگ لگا کر رکھو یعنی اچھی طرح یاد رکھو (سرزنش کے طور پر کہتے ھیں) -

*smoking cap* : پر تکلف ٹوپی جو تمباکو پینے کے وقت استعمال کرتے ھیں -

*smoking jacket* : پر تکلف جاکٹ جو تمباکو پینے کے وقت استعمال کرتے ھیں -

*smoking car (or) carriage* : (ریل میں) تمباکو پینے کا ڈبا -

*smoking concert* : گانے کا جلسہ جس میں تمباکو پینے کی اجازت ھو -

*smoking room* : ھوٹل وغیرہ میں تمباکو پینے کا کمرا -

*smoking room talk* : صرف مردوں کے سننے کی گفتگو -

*smoking mixture* : کئی قسم کے مرکب تمباکو جو پائپ میں پیتے ھیں -

**smokable**, *a.* : پینے کے قابل (حقہ وغیرہ) -

**Smoker**, *n.* : (۱) smoke کا اسم فاعل - (۲) حقہ ، سگرٹ وغیرہ کا عادی ؛ تمباکو نوش - (۳) ریل میں تمباکو پینے کا درجہ - (۴) گانے کا جلسہ جس میں تمباکو پینے کی اجازت ھو -

*s.'s heart* : دل کی کم زوری جو تمباکو پینے سے ھو جاتی ھے -

*s.'s throat* : حلق کی خرابی جو تمباکو نوشی سے ھو جاتی ھے -

**Smoky**, *a.* : (۱) دھنواں دینے والا ؛ جس میں سے دھنواں نکلتا ھو - (۲) دھنوئیں سے ڈھکا ؛ دھنوئیں سے بھرا - (۳) دھندلا - (۴) دھنوئیں سے کالا ؛ دھنوئیں کے رنگ کا -

**smokily**, : دھواں دیتے ھوئے -

**smokiness**, : دھوئیں سے بھرا ھونا ؛ دھندلا پن ؛ دھوئیں سے کالا ھونا -

**Smolt**, *n.* : دوسرے سال کی سامن مچھلی -

**Smooth**, *a.* : (۱) چکنا ؛ ھموار - (۲) ساکن ( پانی کی سطح ) - (۳) سلیس ؛ لطیف ؛ خوش گوار - (۴) قائم ؛ ٹھنڈا ؛ ( مزاج ) نرمی کا ؛ پرسکون ؛ پر اطمینان ؛ ( انداز یا طریقہ ) شائستہ ؛ با اخلاق ؛ مصالحت آمیز ؛ خوشامدانہ -

*am now in s. water* : میری مشکلات ختم ھو گئیں -

*had a s. passage* : خیر و عافیت سے سمندر پار کر گیا -

*s. verse* : نظم جس میں روانی ھو -

*s. bore* : معمولی بندوق ( رائفل کے مقابلے میں ) -

*s. breathing* : ( یونانی گرامر ) لفظ کی ابتدا میں حرف علت کی آواز جس میں ھائے ھوز کا میل نہ ھو ؛ اُس آواز کی علامت -

*s. things* : چکنی چپڑی باتیں -

*s. face* : دوستی کا بناوٹی انداز ؛ تملق کا انداز ؛ ظاھر داری -

*smooth faced*, *a.* : تملق سے پیش آنے والا ؛ ظاھرداری برتنے والا -

*smooth spoken, (tongued)* : چکنی چپڑی باتیں بنانے والا ؛ چرب زبان -

**smoothly**, *adv.* : ھمواری کے ساتھ ؛ ملائمت سے ؛ شائستگی سے ؛ خوشامد کے ساتھ ؛ سلاست سے ؛ لطافت سے -

**smoothness**, *n.* : (۱) ھمواری ؛ چکنا پن - (۲) نرمی ؛ ملائمت ؛ شائستگی ؛ خوشامد کا رنگ - (۳) سلاست ؛ روانی ؛ لطافت -

**Smooth**, *v.t. & i. & n.* : (۱) ھموار کرنا ؛ مسطح کرنا ؛ برابر کرنا ؛ ساکن کرنا ( سمندر کو ) ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ سکون پر لانا ( مزاج کو ) - (۲) سہل کرنا ؛ آسان کرنا ؛ حل کرنا ( مشکل کو ) ؛ سلجھانا ( گتھی کو ) ؛ دور کرنا ( رکاوٹ کو ) - (۳) سہل اور خوش گوار بنانا - (۴) غلطی یا قصور کی پردہ پوشی کرنا ؛ لیپ پوت کرنا - (۵) ساکن ھو جانا ( سمندر کا ) - (۶) ھاتھ کی حرکت بالوں کو ھموار کرنے کے لیے -

*smoothing iron* : اِستری -

*smoothing plane* : چھوٹا رندا -

**Smote**, : دیکھو Smite -

**Smother**, *n. & v.t. & i.* : (۱) ( قدیم ) بھو بھل ؛ جلتی راکھ - (۲) بگولہ ؛ گھنا گرد و غبار یا دھنواں یا جھاگ - (۳) ( شاذ ) اندھیرا ( جو گرد و غبار وغیرہ سے ھوتا ھے ) - (۴) گلا گھونٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا ؛ دم گھونٹ کر مار ڈالنا - (۵) ناک میں دم کر دینا ( بوسوں ، خاطر تواضع یا دادودھش کی بھر مار سے ) - (۶) دبا دینا ؛ چھپانا ؛ ظاھر نہ ھونے دینا ( معاملے کو ) - (۷) آگ کو راکھ سے بجھانا یا دبانا - (۸) کوئی چیز اندر ڈالکر ڈھک دینا - (۹) ( شاذ ) گلا گھٹ کر مر جانا ؛ دم گھٹنا ؛ سانس رکنا -

**Smothery**, *a.* : گلا گھونٹنے والی ؛ جس سے دم گھٹ جائے -

**Smoulder**, *v.i. & n.* : (۱) سلگنا ؛ اندر ھی اندر جلنا - (۲) ( جذبات کا ) دل میں چھپایا دبا ھونا ؛ اندر ھی اندر کام کرنا ؛ اندر ھی اندر بھڑکتے رھنا - (۳) سلگنا ؛ سوزش دروں -

**Smudge**, *v.t. & i. & n.* : (۱) ( قدیم Smutch ) کوئی چیز گرا کر خراب کرنا ؛ بھونا ؛ دھبے ڈالنا ؛ دھندلا یا مسخ کر دینا ( عبارت وغیرہ کو ) - (۲) ( عزت وغیرہ پر ) داغ لگانا ؛ دھبا لگانا ؛ بٹا لگانا ؛ کلنک کا ٹیکا لگانا - (۳) دھندلا ھونا ( سیاھی وغیرہ کا ) - (۴) داغ ؛ دھبا - (۵) داغ بد نامی ؛ دھبا ؛ بٹا ؛ کلنک کا ٹیکا - (۶) دھندلی یا مسخ شدہ سطر وغیرہ -

**smudgy**, *a.* : داغ دار ؛ دھبے لگا ؛ دھندلا ؛ مسخ شدہ -

**smudgily**, *adv.* : دھبا لگاتے ہوئے -

**smudginess**, *n.* : داغ دار ہونا ؛ دھندلا ہونا -

**Smudge**, *n.* : وہ آگ جو مچھر ، کیڑوں مکوڑوں کو بھگانے کے لیے جلائی جاتی ہے -

**Smug**, *a.* & *n.* : (۱) معمولی قسم کا خوش حال ، تنگ خیال آدمی جس کا دل بلند تخیلات اور حوصلوں سے خالی ہو - (۲) ( یونیورسٹی کا روز مرہ ) وہ شخص جو صحبت سے یا ورزشی کھیلوں سے گھبراتا ہو ؛ ہشو ؛ آدم بیزار -

**smugness**, *n.* : اس قسم کا آدمی ہونا ؛ آدم بیزاری -

**Smuggle**, *v. t.* : (۱) خلاف قانون در آمد یا بر آمد کرنا ؛ چنگی ادا کیے بغیر مال لے آنا - (۲) خفیہ طور پر لانا یا لے جانا ؛ چھپا دینا ؛ غائب کر دینا -

**smuggling**, *n.* : خلاف قانون در آمد یا بر آمد -

**smuggler**, *n.* : چنگی چور ؛ خلاف قانون در آمد یا بر آمد کرنے والا ؛ چوری سے مال لانے یا لے جانے والا -

**Smut**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) جالے کا چھوٹا سا ٹکڑا ؛ کالک کا دھبا ؛ سیاہ دھبا ؛ کلونس - (۲) فحش گفتگو ؛ فحش الفاظ ؛ فحش قصہ ؛ پھکڑ - (۳) کالا روگ ؛ ایک روگ جو غلے کے کھیت میں لگ جاتا ہے اور بالیوں کو جلا کر سیاہ سفوف بنا دیتا ہے - (۴) سیاہ دھبے لگانا ؛ جالا لگانا - (۵) اناج میں کالا روگ لگنا -

*s. ball* : ( نباتیات ) سماروغ کی بعض قسموں کا نام -

**s.** *mill*: وہ مشین جو اناج کا روگ دور کرکے اُسے صاف کرتی ہے -

*ditto, brother s.* : ( بچوں کی زبان ) ترکی بہ ترکی جواب ؛ وہ جواب جو پلٹ کر دیا جائے -

**smutty**, *a.* : (۱) روگیلا ؛ روگ لگا - (۲) جالا لگا ؛ دود آلود - (۲) فحش ؛ گندی -

**smuttily**, *adv.* : روگیلے پن سے ؛ گندے پن سے -

**smuttiness**, *n.* : جالا لگا ہونا ؛ روگیلا ہونا ؛ گندہ پن -

**Smutch**, : دیکھو Smudge -

!**Smyrniot**(e), *a.* & *n.* : سمرنا کا ؛ سمرنا کا باشندہ -

**Snack**, *n.* : ہلکا ناشتہ -

! *go ss.* : بانٹ لینا ؛ ( کھانے میں ) شرکت کرنا -

! *ss.!* : ہمارا بھی حصہ ہے ؛ ہم بھی شریک ہیں -

!**Snaffle**, *n.* : اکہری لگام جس میں بے کانٹوں کا دہانہ ہو -

**s. bit** : بے کانٹوں کا دہانہ -

*ride one on the s.* : کسی شخص سے نرمی سے کام لینا ؛ نرمی سے پیش آنا -

**Snaffled**, *a.* : جس کے اکہری لگام چڑھی ہو -

!**Snag**, *n.* & *v. t.* : (۱) ٹھنٹھ ( نا ہموار ، نوک دار چیز مثلاً ٹوٹا ہوا دانت ، درخت کی ٹوٹی شاخ کا بقیہ حصہ ، دریا کی تہ میں کھڑی ہوئی چٹان یا لکڑی کا نوک دار حصہ ) - (۲) جہاز کا ٹھنٹھ سے ٹکرانا - (۳) ٹھنٹھ کاٹنا یا نکالنا ( درخت ، دریا وغیرہ کا ) - (۴) ( مجازاً ) غیر متوقع رکاوٹ یا نقص -

**snagged**, *a.* : جس میں ٹھنٹھ ہو -

**snaggy**, *a.* : ٹھنٹھ کا سا -

**Snail**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) گھونگا - (۲) دیوار گھڑی کی ایک دندانے دار چرخی ( مثلاً S. wheel ) - (۳) ایک قسم کا پودا جس کی پھلیاں گھونگے سے مشابہ ہوتی ہیں - (۴) باغ کو گھونگوں سے پاک کرنا ؛ گھونگھوں کا شکار کرنا -

*Roman s.* : گھونگے کی ایک قسم جسے کھاتے ہیں -

*s.'s gallop, s's pace*: بہت ہی سست رفتار ؛ چیونٹی کی چال -

*s. fish* : ایک قسم کی مچھلی -

*s. slow* : بے حد سست -

**snailery**, *n.* : گھونگے پکڑنے کا پیشہ -

**snaillike**. *a.* : گھونگے جیسا -

**Snake**, *n.* : (۱) سانپ ؛ مار - (۲) دغا باز ؛ بے مروت آدمی -

*s. lizard* : وہ چھپکلی جس کی ٹانگیں نہیں ہوتیں -

*s. in the grass* . (۱) چھپا دشمن - (۲) پوشیدہ خطرہ -

*warm, cherish etc. a s. in* one's *bosom* : آستین میں سانپ پالنا ؛ ایسے شخص سے بھلائی کرنا جو آگے چل کر نقصان پہنچائے -

*see ss.,* : (نشے میں ) ہذیاں کا دورہ ہونا -

*raise or wake ss.* : ہنگامہ برپا کر دینا ؛ بھڑوں کے چھتے کو چھیڑ دینا -

Ss.! . ( فجائیہ ، غصے کے موقع پر ) لا حول ولا قوۃ -

*s. charmer* : بین بجا کر سانپ کو مست کرنے والا ؛ سپیرا -

*s. locked* : افعی زلف ، جس کے سر پر بالوں کی جگہ سانپ ہوں ( یونانی دیویوں کے متعلق ) -

*snakeshead* : سوسن کی شکل کا پھول دار پودا -

*s. stone* : ایک قسم کا کیڑا جو زمین کے اندر رہتا ہے -

**s. fence** : لہر دار یا مارپیچ جنگلہ جس میں صرف لکڑیاں ایک دوسرے کے سہارے ترچھی لگی ہوں -

**s. weed** : دیکھو bistort

**Snaky**, *a.* : (۱) سانپ جیسا ؛ مار صورت ؛ پیچیدہ - (۲) بے وفا اور بے مروت ؛ کینہ پرور ؛ مکار -

**snakiness**, *n.* : سانپ پن ؛ پیچیدہ پن ؛ دغا بازی ؛ مکاری -

**Snap**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) اچانک کاٹ کھانا ؛ چکت مارنا - (۲) جلدی سے اُٹھا لینا ( پرزہ وغیرہ ) ؛ چٹ پٹ چکا لینا ( سودا ) - (۳) کسی کی بات کاٹنا ؛ بات کاٹ کر غلطی درست کر دینا - (۴) تڑاق سے یا چٹ سے توڑ ڈالنا ؛ تڑاق سے ٹوٹ جانا ، چٹ سے ٹوٹ جانا - (۵) دن سے داغنا ( پستول ) ؛ پھٹکارنا ( کوڑا ) - (۶) چٹخانا ( انگلیاں ) - (۷) دھڑ سے بند ہونا یا بند کرنا ( کواڑ ) - (۸) فوراً فوٹو لے لینا ؛ بے خبری میں فوٹو لے لینا ؛ سرسری تصویر لینا - (۹) چکت ؛ کاٹنا ؛ منہ مارنا - (۱۰) کاٹنے ، ٹوٹنے ، دروازہ بند ہونے کی آواز ؛ تڑاقا ؛ چٹاخا ؛ دھڑاکا - (۱۱) کنگن وغیرہ کا کھٹکا - (۱۲) ایک قسم کا چھوٹا کرارا کیک - (۱۳) تاش کا ایک کھیل - (۱۴) پالا گرنا ؛ پالا - (۱۵) اسلوب بیان کی شوخی یا چٹخارا - (۱۶) تیزی ؛ طراری ؛ پھرتی ؛ جوش - (۱۷) سرسری فوٹو - (۱۸) ( تھیٹر ) ایکٹر کی تھوڑے دن کی نوکری ؛ تھوڑے دن کا معاہدہ - (۱۹) ( پارلیمنٹ ، کمیٹی وغیرہ ) اچانک ، فوری ، بلا اطلاع ( شمار آراء ، بحث وغیرہ بطور صفت ) -

*s. at* : (۱) منہ مارنا ؛ کاٹنے کی کوشش کرنا - (۲) جھنجھلا کر بات کرنا ؛ جھلا کر جواب دینا -

*s. at bait, offer, chance etc* : (۱) چارے وغیرہ پر گرنا ؛ کسی چیز کو بڑے شوق سے قبول کرنا - (۲) ( استعارتاً ) غصے میں برا بھلا کہنا ؛ بد زبانی کرنا ؛ زہر اُگلنا -

*s. out* : جھنجھلا کر کہنا -
*s. off* one's *nose* : (استعارتاً) بد تمیزی یا غصے سے بات کاٹنا -
*s.* one's *fingers at* : ٹھینگا دکھانا ؛ پروانہ کرنا -
*pistol snapped* : (۱) پستول دن سے چل گیا - (۲) پستول رنجک چاٹ گیا ؛ نہیں چلا -
*snapping turtle* : امریکی کٹ کھنا کچھوا -
*snapdragon* : (۱) ایک قسم کا پھول جس کی شکل تھیلے کی سی ہوتی ہے - (۲) کرسمس کا ایک کھیل جس میں ابلتی ہوئی برانڈی کی پیالی سے کشمش چنتے ہیں -
*s. shot* : سرسری تیر ؛ بے نشانے کا تیر -
*s. lock* : خود بخود بند ہونے والا تالا ؛ کھٹ سے بند ہونے والا قفل -
*s. bolt* : خود بخود لگنے والی چٹخنی -
*s. hook* : کھٹکے دار ہک -
*s. link* : کھٹکے دار بٹن آستین کے -
*snapshot* : سرسری تصویر -
*s. shoot, snapshot* : سرسری فوٹو لینا -
**snapper-up** *n.* : چٹ پٹ سودا کرنے والا -
**snappish**, *a.* : (۱) کٹکھنا - (۲) تنک مزاج ؛ جھلا ؛ چڑ چڑا -
**snappishly**, *adv.* : (۱) کٹ کھنے پن سے - (۲) تنک مزاجی سے ؛ جھلے پن سے ؛ چڑ چڑے پن سے -
**snappishness**, *n.* : کٹ کھنا پن ؛ جھلا پن ؛ چڑچڑا پن -
**snappy**, *a.* : (۱) چٹخارے دار (عبارت) - (۲) تیز ؛ طرار ؛ پھرتیلا ؛ پر جوش -

**Snare**, *n.* & *v. t.* : (۱) پھندا - (۲) (علم جراحی) کرم وغیرہ پکڑنے اور نکالنے کے لیے تار کا پھندا ؛ کرم پھندا (ج) - (۳) (استعارتاً) پھندا ؛ پھانسنے کی تدبیر ؛ جال - (۴) تانت یا کھال کی ڈوریاں جو گلے میں ڈالنے کے ڈھول میں ایک طرف مڑھی ہوتی ہیں - (۵) لبھانے والی چیز ؛ دام فریب - (۶) جال میں پکڑنا ؛ پھندے سے پکڑنا ؛ پکڑنا - (۷) پھانسنا ؛ پھنسانا ؛ دام میں لانا -
(-) **snarer**, *n.* : (-) پکڑنے والا -

**Snarl**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) غرانا ؛ بھونکنا (غصے سے) - (۲) بڑبڑانا ؛ جلی کٹی سنانا - (۳) بڑبڑا کر شکایت کا اظہار کرنا - (۴) غراہٹ ؛ بڑبڑانے کی آواز ؛ بڑبڑانا -
*s. out* : بڑبڑاتے ہوئے کہنا -
**Snarler**, *n.* : غرانے والا ؛ بڑبڑانے والا -
**Snarlingly**, *adv.* : بڑبڑاتے ہوئے ؛ غراتے ہوئے -
**Snarly**, *a.* : جھلا ؛ چڑچڑا -

**Snarl**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) (قدیم) الجھنا ؛ الجھانا ؛ پیچ دار کرنا ؛ بل دار کرنا - (۲) دھات کی تنگ صراحی پر اندر سے ٹھونک کر ابھرواں نقش و نگار بنانا - (۳) (قدیم) گتھی ؛ پیچ -
*Snarling iron* : ابھرواں نقش و نگار بنانے کا آلہ -
*a snarled skein* : پیچیدہ معاملہ -

**Snatch**, *v. t.* & *i.* & *n* : (۱) جھپٹنا ؛ چھیننا ؛ جھپٹ لینا - (۲) (موت وغیرہ کے) منہ سے نکال لینا ؛ چنگل سے چھڑا لینا - (۳) ہاتھ مارنا ؛ چنگل مارنا ؛ جھپٹا مارنا - (۴) جھپٹنے کا فعل ؛ جھپٹا - (۵) (گیت یا گفتگو وغیرہ کے) متفرق ٹکڑے ؛ چھوٹے چھوٹے دور -
*s. at offer* : تجویز جلدی سے قبول کر لینا ؛ تجویز پر ٹوٹنا ؛ گرنا وغیرہ -
*only works by ss.* : ...ے دے کر کرتا ہے ؛ کبھی کبھی کام کرتا ہے -
**snatchy**, *a.* : ...ر مسلسل -
**snatchily**, *adv.* : ...ر مسلسل طور پر -

**Sneak**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) کھسکنا ؛ چپکے سے چل دینا ؛ ...چھپ کر جانا ؛ چوری سے جانا - (۲) (اسکول کے لڑکوں کا روز مرہ) ...غلی کھانا - (۳) (عامیانہ) لے کر چل دینا ؛ چرا لے جانا - (۴) بزدل ؛ کمینہ ؛ مکار شخص ؛ چھچھورا - (۵) (اسکول کے لڑکوں کا روز مرہ) چغل خور - (۶) (کرکٹ) وہ گیند جو اس طرح ...پھینکی جاتی ہے کہ زمین سے لگتی ہوئی جائے ؛ زمینی گیند -
*s.-thief* : ...اٹھائی گیرا -
**Sneakers**, *n.* pl. : ...وہ جوتے جن میں آواز نہ ہو ؛ بے چاپ کے جوتے -
**Sneaking**, *a.* : ...پوشیدہ ؛ خواہمخواہ کا (جذبۂ شفقت وغیرہ) -
*has a sneaking kindness for him* : ...اس کے ساتھ ...خواہ مخواہ ایک لگاؤ سا ہے -
**Sneakingly**, *adv.* : ...پوشیدہ طور پر ؛ چھپ کر ؛ خفیہ طور پر -
**Sneck**, *n.* & *v. t.* : (۱) دروازے کا پھر کی دار بیلن ؛ بلی - (۲) بیلن لگانا ؛ بلی لگانا -
**Sneer**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) حقارت سے مسکرانا ؛ ہنسی اڑانا - (۲) طعنہ ؛ طنز ؛ آوازہ ؛ استہزا ؛ حقارت کی نظر ؛ حقارت کا تبسم -
**Sneerer**, *n.* : طعنہ زن ؛ ہنسی اڑانے والا -
**Sneeringly**, *adv.* : طنزاً ؛ حقارت کی ہنسی سے ؛ طعن کے طور پر -
**Sneeze**, *v. i.* & *n.* : (۱) چھینکنا - (۲) چھینک ؛ عطسہ -
*not to be sneezed at* : اچھا خاصا ہے ؛ برا نہیں ہے -
**Snick**, *v. t.* & *n.* : (۱) چھوٹا سا دانتا یا درز ڈالنا ؛ ذرا سا شگاف دینا - (۲) (کرکٹ) بلے سے ذرا گیند کو چھو دینا - (۳) خفیف سی درز یا دانتا ؛ ہلکا سا شگاف ؛ (کرکٹ) بلے سے ذرا سا چھو دینا یا چھو جانا (گیند کا) -
**Sniekersnee**, *n.* : (مزاحاً) بغدا ؛ چھرا -
**Snide**, *a.* & *n* : (۱) (عامیانہ) جعلی ؛ مصنوعی - (۲) نقلی زیور یا جواہرات ؛ نقلی سکہ -
*snidesman* : جعلی سکہ چلانے والا -
**Snider**, *n.* : (*s. rifle*) ابتدائی قسم کی توڑے دار بندوق -
**Sniff**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ناک سے سوں سوں کرنا ؛ ناک چڑھانا (حقارت کے اظہار کے طور پر) - (۲) ناک سڑکنا - (۳) سڑکنا ؛ ناک میں لے جانا یا کھینچنا - (۴) سڑکنا ؛ سڑکنے کی آواز - (۵) ہوا وغیرہ جو ایک بار میں سڑکی جائے -
*sniff at* : (۱) سونگھنا ؛ سونگھ کر دیکھنا - (۲) ناک چڑھانا ؛ ناک بھوں چڑھانا - (۳) کتے کا کاٹنے پر آمادہ ہونا ؛ کاٹنے کو منہ بڑھانا -
**Sniffy**, *a.* : (۱) (روز مرہ) نک چڑھا ؛ نک چڑھے پن کا ؛ حقارت آمیز - (۲) کسی قدر بد بو دار -
**Snifting valve**, *n.* : اسٹیم انجن کے سلنڈر میں ہوا نکلنے کا راستہ -
**Snigger**, *v. i.* & *n.* : (بدتمیزی یا بے شرمی دیکھ کر) چپکے چپکے ہنسنا -
**Sniggle**, *v. i.* : چارے کو سوراخ میں ڈال کر بام مچھلی کا شکار کھیلنا -
**Snip**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) قینچی سے کاٹنا ؛ کترنا - (۲) کترنا (اسم) - (۳) کترن ؛ تراش - (۴) (روز مرہ) درزی -
*s. at* : قینچی چلانا -
**Snipping**, *n.* : کترنا یا کترا جانا -

**Snipe**, *n.* : (۱) چہا ' ایک پرندہ جس کا شکار کھیلا جاتا ھے - (۲) چہے کا شکار کھیلنا - (۳) (فوجی) کمین گاہ سے دشمن کے کیمپ پر (خصوصاً رات کو) گولیاں چلانا ' کمین گاہ سے گولیاں چلا کر مارنا ' زخمی کرنا -

*common or whole, great or double or solitary, small or half or jack s.* : یہ قسمیں برطانیہ میں پائی جاتی ھیں -

*s.-eel, s.-fish* : مچھلی کی قسمیں جن کی لمبی پتلی سونڈ سی ھوتی ھے -

**snipy**, *a.* : چہے کا سا ؛ جہاں چہے کثرت سے ھوں -

**sniper**, *n.* : کمین گاہ سے گولی چلانے والا -

**Snippet**, *n.* : (۱) کٹا ھوا سا ٹکڑا (کپڑے وغیرہ کا) ؛ کترن ؛ تراشہ - (۲) متفرق معلومات ؛ بے ربط علم ؛ متفرقات ؛ ادھر ادھر کی چیزیں -

**snippety**, *a.* : متفرق معلومات رکھنے والا ؛ بے ربط علم رکھنے والا -

**snippetiness**, *n.* : متفرق معلومات رکھنا ؛ بے ربط علم رکھنا -

**Snip snap snorum**, *n.* : تاش کا ایک کھیل جو ایک حلقے میں کھیلا جاتا ھے اور جس میں کوئی کسی کا شریک نہیں ھوتا -

**Snivel**, *v. i. & n.* : (۱) ناک بہنا - (۲) آنسو بہانا ؛ روں روں کرنا ؛ جھوٹ موٹ ندامت کا اظہار کرنا - (۴) رینٹ ؛ ناک - (۳) روں روں ؛ آنسو بہانا ؛ بناوٹی رقت - (۴) ریاکاری کی باتیں ؛ جھوٹی باتیں -

**sniveller**, *n.* : وہ شخص جو آنسو بہائے -

**snivelling**, *a.* : آنسو بہانے والا -

**Snob**, *n.* : (۱) (قدیم) کم ذات ؛ کم اصل آدمی - (۲) (قدیم) یونیورسٹی اور پبلک اسکول کا (روز مرہ) شہر یا قصبے کا رھنےوالا- (۳) وہ شخص جسے اپنی شرافت اور حیثیت پر گھمنڈ ھو ؛ جو چھوٹوں کو حقیر سمجھتا ھو اور بڑوں کی خوشامد کرتا ھو ؛ امارت پرست شخص

**snobbish**, *a.* : امارت پرست -

**snobbishly**, *adv.* : امارت پرستی سے -

**snobbishness**, *n.* : امارت پرستی -

**snobbery**, *n.* : امارت پرستی -

**snobbing**, *n.* : امارت پرست شخص -

**snobocracy**, *n.* : امارت پرست لوگ -

**Snood**, *n.* : (۱) (اسکاچستان اور ادبی زبان) ایک قسم کا موباف جو اس کات لینڈ کی دوشیزہ لڑکیاں استعمال کرتی ھیں ؛ سربند - (۲) (سمندر کی ماھی گیری میں) چھوٹی شست جو بڑی شست میں لگی ھوتی ھے اور جس میں کانٹا ھوتا ھے -

**snooded**, *a.* : موباف دار -

**Snook**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی -

**Snook**, *n.* : ایک حقارت آمیز حرکت جو ھاتھ کے انگوٹھے کو ناک پر رکھ کر اور سب انگلیاں پھیلا کر کی جاتی ھے ؛ جیسے ھمارے یہاں بھی کی انگلی کو نچانا -

**snooks!** : (حقارتاً) ٹلی للی -

**Snoop**, *v. i. & t.* : - (۱) دخل در معقولات کرنا - (۲) ھتھیا لینا

**Snooze**, *v. i. & t. & n.* : (۱) قیلولہ کرنا ؛ ذرا دیر نیند لینا

(دن کو) - (۲) بے کار وقت گزار نا -

*s. time etc. away* : بر باد کرنا ؛ ضایع کرنا (وقت وغیرہ) -

**Snore**, *v. i. & t. & n.* : (۱) خراٹے لینا ؛ نیند میں خر خر کرنا - (۲) خراٹوں میں گزار دینا ؛ سو کر گزار دینا (وقت) - (۳) خراٹے لیتے لیتے جاگ پڑنا وغیرہ - (۴) خراٹے ؛ خر خر -

**snorer**, *n.* : خراٹے لینے والا -

**Snort**, *v. i. & t. & n.* : (۱) نتھنوں سے آواز نکالنا ؛ (عموماً غصے یا شک کے اظہار کے لیے) نتھنے پھلانا - (۲) (انجن کا) بھک بھک کرنا - (۳) نتھنے پھلا کر ضد وغیرہ کا اظہار کرنا (۴) نتھنے پھلا کر کہنا -

**Snorter**, *n.* : (۱) نتھنوں سے آواز نکالنے والا وغیرہ - (۲) (عامیانہ) جھکڑ ؛ ھوا جو شور کے ساتھ چلتی ھو - (۳) زور دار تماشا

**Snot**, *n.* (۱) (مبتذل) رینٹھ - (۲) ایک گالی (جب آدمی کو کہا جائے) -

*s. rag* : دستی ؛ رومال (ناک صاف کرنے کا) -

**Snotty**, *a. & n.* : (۱) جس کی ناک سے سنک بہتی ھو ؛ رینٹھ بھرا - (۲) گندہ ؛ ایک گالی - (۳) (بھری عامیانہ) جہاز کا ایک چھوٹا افسر - (۴) (روز مرہ) چڑ چڑا ؛ غصیل -

**snottily**, : گندے پن سے -

**snottiness**, : گندہ پن -

**Snout**, *n.* : (۱) تھوتھنی (حقارت کے موقع پر انسان کی ناک کو بھی کہ دیتے ھیں) - (۲) کسی چیز کا آگے کو نکلا ھوا حصہ -

*s. beetle* : ایک طرح کا چونچ دار کیڑا -

*s. ring* : سور کے منہ کا کیڑا (جو اس لیے چڑھا دیا جاتا ھے کہ وہ زمین نہ کھودے) -

(-) **snouted**, *a.* : (-) تھوتھنی کا -

**Snow**, *n. & v. t. & i.* : (۱) برف (آسمانی) - (۲) (جمع) برف باری ؛ برف کا انبار - (۳) وہ چیز جو برف کی طرح سفید ھو- (۴) برف گرنا - (۵) جھاگ دار پڈنگ - (۶) برف کی طرح پھیلا دینا ؛ برف کی طرح گرنا - (۷) (عامیانہ) کوکین- (۸) (فوجی) چاندی-

*the ss. of seventy years*: - ستر برس کے بوڑھے کے سفید بال

*snowed up (in)* : برف سے رکا ھوا -

*snowball* : (۱) برف کی گولی جس سے کھیل میں ایک دوسرے کو مارتے ھیں - (۲) ایسا فنڈ جس کے ھر چندہ دینے والے کو ایک مقررہ تعداد میں اور چندہ دینے والے تلاش کرنا پڑتے ھیں - (۳) ایک طرح کی پڈنگ (مثلاً سیب چاولوں میں لپیٹ کر پکا ھوا) - (۴) برف کی گولیوں سے مارنا؛ برف کی گولیوں کی مار کا مقابلہ کرنا-

*snowballtree* : ایک درخت جس میں سفید پھولوں کے گچھے نکلتے ھیں -

*s. berry* : باغ کی ایک جھاڑی جس میں سفید بیریاں لگتی ھیں -

*s. bird* : ایک قسم کی چھوٹی چڑیا -

*s. blindness* : نابینائی جو برف پر چلنے والوں کو روشنی کی شدت سے پیدا ھو جاتی ھے ؛ برف کوری -

*s. blind* : برف کور -

*s. blink* : برفستان کا عکس جو آسمان پر پڑتا ھے -

*s. boots*: ربڑ اور کپڑے کے اوپری جوتے -

*s. bound* : برف کی وجہ سے رکا ھوا (جہاز وغیرہ) -

*s. cap* : سفید تاجدار مرغ نغمہ سنج -
*s. capped* : ( پہاڑ ) جس کی چوٹی برف سے ڈھکی ہو -
*s. drift* : برف کا انبار ( جو ہوا سے جمع ہو جائے ) -
*snowdrop* : اوائل بہار کا سفید پھول دار پودا -
*s. fall* : برف باری؛ مجموعی برف باری (برف کی وہ مقدار جو ایک بار یا ایک سال میں پڑتی ہے ) -
*s. gauge* : برف پیما ( برف باری کی مقدار ناپنے کا آلہ ) -
*s. flake* : برف کا گالا -
*s. field* : برفستان ؛ بڑا میدان جہاں ہمیشہ برف رہتی ہو -
*s. goggles* : اندھیری عینک جو برفستان میں سفر کرتے وقت استعمال کی جاتی ہے ؛ برف چشمہ -
*s. goose* : منطقۂ بارده کے سفید ہنس جن کے بازوں پر سیاہ داغ ہوتا ہے -
*s. grouse* : ایک قسم کا سفید تیتر -
*s. ice* : وہ مصنوعی برف جو پگھلی ہوئی آسمانی برف سے بناتے ہیں -
*s. leopard* : ایک قسم کا چھوٹا تیندوا -
*s. line* : خط انجماد ؛ خط برف ؛ وہ سطح جس سے اوپر ہمیشہ برف رہتی ہے -
*s.- on- the- mountain* : سفید پھول کے پودے جو چمن میں لگاتے ہیں -
*s. owl, snowy owl* : بڑی قسم کا سفید الو -
*s. man* : برف کا آدمی جو بچے کھیل میں بناتے ہیں -
*s. plough* : ہل جیسا آلہ جس سے سڑک پر سے برف صاف کی جاتی ہے -
*s. plant* : برف کائی ؛ ایک طرح کی کائی جو برف میں اگتی ہے اور اس کے رنگ کو سرخ کر دیتی ہے -
*s. shovel* : برف کھودنے کا پھاوڑا -
*s. slip* : برف کا انبار جو پہاڑ سے پھسلے -
*s. shoes* : (۱) برف پر چلنے کے چوڑے جوتے - (۲) اسکی ( دیکھو *ski* ) -
*s. storm* : برف کا طوفان ؛ برف کی آندھی -
*s. under* : (۱) ( امریکا ) برف سے ڈھک دینا ؛ برف کی طرح ڈھک دینا - (۲) کثرت تعداد سے بالکل مغلوب کر لینا ( انتخابات میں کسی امیدوار کو ) -
*s. white* : برف سا سفید ؛ بگلے کے پر جیسا سفید -
**snowless**, *a.* : بے برف -
**snowy**, *a.* : (۱) برف سا سفید - (۲) پر برف -
**snowily**, *adv.* : برف کی سی سفیدی کے ساتھ -
**snowiness**, *n.* : برف سا سفید ہونا ؛ پر برف ہونا -
**Snub**, *v. t. & i. & n.* : (۱) جھڑک دینا ؛ ڈانٹ دینا ؛ دھتکار دینا ؛ بے التفاتی سے ذلیل کرنا - (۲) جہاز کا راستہ روکنا رسوں کے ذریعے سے - (۳) ( اسم ) جھڑکی ' ڈانٹ ' بے التفاتی یا بے رخی کا برتاؤ -
**snubbing**, *n.* : جھڑکی ؛ ڈانٹ -
**snubbingly** *adv.* : جھڑک کر ؛ ڈانٹ کر -
*snubbing-post* : رسیاں لٹکانے کا کھمبا جہاز یا گودی میں -
**Snub**, *a. & n.* : (۱) چھوٹی اور چپٹی یا اوپر کو اٹھی ہوئی ( ناک ) - (۲) ( شاذ ) چپٹی ناک -
**s. nosed** : چپٹی ناک والا -
**Snuff**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ( اب اس کی جگہ sniff استعمال ہوتا ہے ) سڑکنا ؛ ناک میں لے جانا یا کھینچنا ؛ سونگھنا - (۲) ناس لینا ؛ ناس سونگھنا - (۳) سڑکنے کی آواز؛ سڑکنا ( اب زیادہ snfiff آتا ہے ) - (۴) ناس ؛ ہلاس - (۵) کوئی دوا جو ناس کی طرح سونگھی جائے ؛ سونگھنے کا سفوف -
*take thing in s.* : ( قدیم ) کسی بات پر بگڑ جانا؛ خفا ہوجانا -
*up to s.* : ( عامیانہ ) خاصا ہوشیار ؛ چلتا ہوا ؛ پکا ( بھولے کاضد ) -
*s. colour* : گہرا بادامی رنگ -
*s. coloured* : گہرے بادامی رنگ کا -
*s. mill* : (۱) ناس پیسنے کی دستی چکی - (۲) ناس کی ڈبیا -
**snuffy**, *a.* : ناس جیسا -
**snuffyness**, *n.* : ناس کی سی کیفیت -
**Snuff**, *v. t. & i. & n.* : (۱) گل تراشنا ( شمع کا ) ؛ گل جھاڑنا - (۲) گل ؛ بتی کا جلا ہوا سرا -
*s. dish* : گل گیر کی تھالی ؛ لگن -
*s. out* : (۱) گل تراش کر بجھا دینا - (۲) ( استعارتاً ) امید کا چراغ بجھا دینا ؛ شمع حیات بجھا دینا ؛ بجھ جانا ؛ مرجانا -
**snuffers**, *n. pl.* : گل تراشنے کی قینچی ؛ گل گیر -
*can s. a candle with a pistol.* : پستول چلا کر بغیر شمع کو گل کئے ہوئے گل جھاڑ سکتا ہے -
*give person s.* : اکھڑپن سے پیش آنا -
*Snuffer -tray* : گل گیر رکھنے کی تھالی -
**Snuffle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ناک سے آواز پیدا کرنا ؛ سوں سوں کرنا - (۲) گنگنانا ؛ ناک میں بولنا ' منمنانا - (۳) سوں سوں کی آواز - (۴) منمناہٹ؛ منمنا لہجہ ؛ منمنی آواز کی گفتگو -
**Snuffler**, *n.* : ناک میں بولنے والا ؛ منمنا -
*s. out.* : منمنا کر کہنا -
**snufflingly**, *adv.* : منمناتے ہوئے -
**Snug**, *a.* : (۱) بارش سردی وغیرہ سے محفوظ ؛ اچھی طرح لپٹا ہوا ؛ آرام سے ( رہنے والا یا بیٹھا ہوا ) ؛ آرام دہ ؛ آرام کا - (۲) اوسط درجہ کی ( آمدنی )؛ اچھا خاصا ( کھانا ) -
**snugly**, *adv.* : بڑے آرام سے -
**snugness**, *n.* : آرام دہ ہونا ؛ آرام سے ہونا -
**Snuggery**, *n.* : (۱) آرام دہ مقام ( خصوصاً کسی شخص کا ) رہنے کا کمرہ ؛ آرام گاہ ؛ پرائیویٹ کمرہ -
**Snuggle**, : ( گرمی کی خاطر ) قریب ہو جانا ؛ بھچ کر یا گھس کر بیٹھنا؛ (کسی شخص کے یا آگ وغیرہ کے) ہم آغوش ہونا؛ بغلگیر ہونا -
**So**, *adv.* : (۱) اتنا ؛ اسقدر ؛ اس طرح ؛ یوں ؛ اسی قدر ؛ اسی طرح ؛ علی ھذاالقیاس - (۲) (تعجبانیہ) بے حد ؛ بے انتہا ؛ حد سے زیادہ - (۳) اس لئے؛ لہذا؛ پس ؛ چنانچہ - (۴) بھی - (۵) واقعی؛ درامصل - (۶) یہ ؛ یہ بات ؛ یہی ؛ یہی تو - (۷) وہی ؛ اسی طرح ؛ ویساہی - (۸) یوں ہی سہی ؛ یونہی سہی - (۹) بس ؛ بس یہیں ؛ بس چپ کھڑے رہو -
*so that* : کہ ؛ تاکہ ؛ چنانچہ -
*so that's that* : (۱) بس یہ بات ہے ؛ بس یہ قصہ ہے - (۲)

چلو یہ معاملہ تو ختم ہوا -

*so far as, in so far as, so far forth as:* جب تک کہ ؛ جہاں تک ' جس حد تک کہ -

*so forth, so on:* وغیرہ ؛ وقس علی ہذا -

*so long as:* اگر ؛ بہ شرطیکہ -

*so be it:* خیر یوں ہی سہی ؛ اچھی بات ہے ( اس معاملہ میں ) بس یہ کافی ہے ؛ بس اتنا بہت ہے -

*so much for:* بس یہی کرنا یا کہنا ہے -

*at so much a week:* فی ہفتہ اتنے پر -

*at so much a head:* فی کس اتنے پر -

*not so much as:* ( فلاں مقدار ) سے بھی کم ؛ ( اتنا ) بھی نہیں ' تک نہیں -

*so help me God:* خدا کی قسم ؛ انشاءاللہ -

*so called:* نام نہاد ؛ مفروضہ -

*so to say, so to speak:* گویا -

*ever or never so:* کتنا ہی زیادہ ( عامیانہ ) -

*quite so, just so:* بالکل ٹھیک ؛ بجا و درست -

*and so:* ( قدیم ) چنانچہ ؛ اس کے بعد -

*so & so:* فلاں شخص ؛ فلاں چیز -

*so so:* یوں ہی سا ؛ معمولی -

*or so:* یا کچھ کم و بیش ؛ کچھ بہت اچھا نہیں -

*is only so much rubbish:* بیکار چیز ہے ؛ بالکل مہمل ہے -

*suppose so:* یہی معلوم ہوتا ہے ؛ غالباً یہی بات ہے -

*I told you so:* میں نے تم سے پہلے ہی کہدیا کہ ( یہ ہوگا ) -

*you don't say so:* واقعی ! سچ ! واللہ ! -

**Soak,** *v. t. & i. & n.*: (۱) پی لینا ؛ سوکھنا - (۲) اچھی طرح بھگونا ؛ بھیگنا ؛ تر بتر ہونا ؛ تر بتر کرنا ؛ ڈبونا ؛ ڈوبنا - (۳) سر سے پیر تک بھگو دینا ؛ شرابور کر دینا ( کسی سیال چیز میں ) - (۴) ( رطوبت کا ) کسی چیز میں سرایت کرنا ؛ جذب ہونا - (۵) بہت سی شراب پینا ؛ خم کے خم لنڈھانا - (۶) جذب کرنا یا ہونا ؛ بھگونا یا بھیگنا - (۷) شراب کا دور - (۸) بہت شراب پینے والا ؛ خم کے خم چڑھانے والا -

**soaking,** *n.*: بھگونا یا بھگویا جانا -

**soakage,** *n.*: جذب ہونا ؛ انجذاب ؛ سرایت کرنا -

**Soaker,** *n.*: (۱) بھگونے والا ؛ بھیگنے والا ؛ جذب کرنے والا وغیرہ - (۲) بہت پینے والا ؛ شرابی - (۳) ایسی بارش جو بھگو دے ؛ زور کی بارش ؛ زور کا جھالا یا چھینٹا -

**Soap,** *n. & v. t. & i.*: (۱) صابن ؛ صابون - (۲) صابن دینا ؛ صابن مہیا کرنا - (۳) صابن لگانا ؛ صابن ملنا -

*s.-berry, -nut, -plant, -pod, -root, -wort:* ایسے پودے کی اقسام جن سے صابن کے بجائے کام آنے والی چیزیں بنتی ہیں -

*s. boiler:* صابن ساز ؛ صابن بنانے والا -

*s. boiling:* صابن سازی -

*s. bubble:* صابن کا بلبلا -

*s. works:* صابن سازی کا کارخانہ -

**soapless,** *a.*: بے صابن ؛ بے صابن کا -

**Soapy,** *a.*: (۱) صابن جیسا - (۲) صابن لگا ہوا ؛ صابن دار - (۳) خوشامدی ؛ چاپلوس ؛ چرب زبان ؛ خوشامدانہ ؛ چکنی چپڑی -

**soapily,** *adv.*: (۱) صابن کا مزہ وغیرہ - (۲) تملق سے ؛ چاپلوسی سے -

**soapiness,** *n.*: صابن کا مزہ وغیرہ ؛ تملق -

**Soar,** *v. i.*: (۱) بلندی پر اڑنا ؛ بہت اونچا اڑنا ؛ ہوا میں تیرنا ؛ منڈلانا - (۲) بلند پروازی کرنا -

*soaring:* اونچا اڑتے ہوئے ؛ بلند پروازی کرتے ہوئے -

*soave soavemente,:* ( موسیقی کی ہدایت ) ہلکے ہاتھ سے ؛ لطافت سے ؛ سبک انداز سے -

**Sob,** *v. i. & t. & n.*: (۱) سبکنا ' سبکی لینا ' روتے ہوئے ہچکی لینا ؛ سسکی بھرنا - (۲) سسکی ؛ سبکی -

*s. out:* سبکتے ہوئے کہنا -

**sobbingly,** *adv.*: سسکی لیکر ؛ سبک کر -

**Sober,** *a. & v. t. & i.*: (۱) ہوشیار ( مست کی ضد ) ؛ جو نشے میں نہ ہو - (۲) ( شراب کے استعمال میں ) اعتدال پسند ' محتاط - (۳) سنجیدہ ؛ متین ؛ معقول ؛ سلجھا ہوا ؛ فرزانہ ؛ ہوش مند ؛ ٹھنڈی طبیعت کا ؛ ضابط ؛ قائم مزاج - (۴) معتدل ؛ سنجیدہ ؛ پر سکون ؛ پر اطمینان ؛ ہوش مندی کا - (۵) صوفیانہ ( رنگ ) - (۶) ہوش میں لانا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ راہ پر لانا ؛ اعتدال پر لانا ؛ وحشت دور کرنا یا ہونا ؛ سنجیدگی پیدا کرنا ؛ آنکھیں کھول دینا ؛ خام خیالی ' غفلت وغیرہ دور کرنا یا ہونا -

*appeal from Philip drunk to Philip s.:* کسی شخص سے یہ درخواست کرنا کہ نشے میں یا کسی عارضی جذبے کے ماتحت جو اس نے رائے قائم کی ہو یا کام کیا ہوا سے بدل دے -

*in s. fact:* بلا مبالغہ ؛ حقیقت میں -

*s.-sides:* قائم مزاج آدمی -

*s.-suited:* ( شاعرانہ ) صوفیانہ رنگ کے کپڑے پہنے ہوئے -

**soberly,** *adv.*: سنجیدگی سے ؛ ہوشمندی سے ؛ معقول طریقہ سے ؛ سکون سے وغیرہ -

**Sobranje,** *n.*: بلغاری پارلیمنٹ -

**Sobriety,** *n.*: (۱) ہوشیاری ؛ نشے میں نہ ہونا - (۲) ( شراب کے استعمال میں ) اعتدال پسندی - (۳) سنجیدگی ؛ متانت ؛ معقولیت ؛ فرزانگی ؛ ہوشمندی ؛ ٹھنڈی طبیعت ؛ ضبط ؛ قائم مزاجی -

**Soberiquet, sou-** *n.*: عرف ؛ فرضی نام -

**Soc (c) age,** *n.*: جاگیر داری نظام کا اصول جس میں کاشتکار کو لگان دینا پڑتا ہے یا مالک کی کوئی اور خدمت کرنی پڑتی ہو -

**Soccer:** Socker کی مبتذل شکل -

**Sociable,** *a. & n.*: (۱) یار باش ؛ ملنسار ؛ صحبت پسند ؛ آشنا مزاج - (۲) بے تکلف بات چیت کرنے والا - (۳) بے تکلف ' دوستانہ ( صحبت وغیرہ ) - (۴) ایک قسم کی بگھی ( جس کی نشستیں پہلو میں آمنے سامنے ہوتی ہیں ) - (۵) تین پہیوں کی پیر گاڑی جس میں دو آدمی ایک دوسرے کے مقابل بیٹھ سکتے ہیں -

**sociability,** *n.*: ملنساری ؛ آشنا مزاجی ؛ یار باشی ؛ صحبت پسندی -

**Social,** *a. & n.*: (۱) گروہ پسند ؛ مل کر رہنے والے ( جانور ) ؛ ملکر اگنے والے ( پودے ) ؛ معاشرت پسند ؛ مدنی الطبع ( انسان ) - (۲) اجتماعی ؛ عمرانی ؛ معاشرتی ؛ معاشری - (۳) حلیفوں کا ؛ (*s. war*) جو حلیفوں سے ہو - (۴) تفریحی صحبت ( کسی کلب وغیرہ کی ) -

*s. bees, wasps.* : ایک ھی چھتے میں رھنے والی بھڑیں ' شھد کی مکھیاں -

*s. birds* : وہ پرند جو قریب قریب گھونسلے بناتے ھیں -

*s. plants* : وہ پودے جو قریب قریب اگتے ھیں -

*the s. contract* or *compact* : معاھدہ عمرانی ؛ اٹھارھویں صدی کے فلسفیوں کا نظریہ تھا کہ انسانی معاشرت کی بنیاد ایک معاھدے پر ھوئی جو انسانوں نے مل کر کیا تھا -

*s. democrat* : جمھوری اشتراکی ؛ اشتراکیوں کی وہ جماعت جو تدریجی اصلاح کی قائل ھے ؛ معتدل اشتراکی -

*the s. evil* : حرام کاری کا پیشہ -

**sociality, *n.*** : صحبت پسندی ؛ معاشرت پسندی -

**socially, *adv.*** : اجتماعی یا معاشرتی حیثیت سے -

**Socialism, *n.*** : اشتراکیت ؛ اجتماعیت -

*christian s.* : عیسوی اشتراکیت -

**Socialist, *n.* & *a.*** : اشتراکیت پسند ؛ اشتراکی -

**Socialistic, *a.*** : اشتراکیت کا ؛ اشتراکی -

**Socialistically, *adv.*** : اشتراکیت کے اصول سے -

**Socialize, *v. t.*** : اشتراکی بنانا ؛ اشتراکیت کے رنگ میں رنگنا ؛ اشتراکیت کا نظام جاری کرنا ' (کسی ملک کو) اشتراکیت کے اصول پر ڈھالنا -

**socialization, *n.*** : اشتراکی بنانا یا بنایا جانا -

**Society, *n.*** : (۱) اجتماعی زندگی ؛ معاشرت - (۲) معاشرہ ؛ قوم ؛ جماعت ؛ سماج ؛ سوسائیٹی - (۳) طبقۂ امرا ؛ اعلیٰ طبقہ - (۴) لوگوں کی صحبت ؛ جلوت - (۵) صحبت ؛ رفاقت ؛ ساتھ - (۶) انجمن ؛ سبھا -

*s. verse* : تفریحی شاعری -

*S. of Friends* : ایک عیسائی فرقہ -

*Royal S.* : انگلستان کی سب سے بڑی علمی انجمن ؛ رائل سوسائیٹی -

**Socinian, *a.* & *n.*** : (۱) سولھویں صدی کے اطالوی فقیہ ساسنس سوسی‌نس کے عقیدۂ وحدانیت کا قائل - (۲) اس عقیدے سے متعلق -

**Socinianism, *n.*** : سوسی‌نس کا مذھب وحدانیت -

**Sociology, *n.*** : عمرانیات -

**Sociological, *a.*** : عمرانی -

**Sociologically, *adv.*** عمرانیات کی رو سے -

**Sociologist, *n.*** : ماھر عمرانیات -

**Sock, *n.*** : (۱) موزہ ' جراب ؛ پائتابہ - (۲) سکھ تلا - (۳) قدیم زمانے کے کومیڈی ایکٹروں کے ھلکے جوتے -

*pull up your ss.* : جد و جھد کے لیے کمر کس لو -

**Sock, *v. t., n.* & *adv.*** : (۱) (عامیانہ) کسی کی طرف گیند پھینکنا ؛ پتھر مارنا ؛ کوئی چیز پھینک کر مارنا - (۲) پتھر وغیرہ کا وار - (۳) دھڑ سے - (۴) ٹھیک ؛ عین -

**Sock, *n.* & *v. t.* & *i.*** : (۱) (اسکول کا محاورہ) مٹھائی وغیرہ جو جیب میں پڑی رھے اور وقتاً فوقتاً کھائی جاے - (۲) مٹھائی وغیرہ کھانا یا دوسرے کو دینا -

**Sockdologer, *n.*** : (عامیانہ) (۱) قطعی دلیل ؛ مسکت دلیل (۲) کاری ضرب یا وار -

**Socker, *n.*** : فٹ بال کی ایک قسم ؛ ایک کھیل جس میں گیند کو ھاتھ نہیں لگا سکتے -

**Socket, *n.*** : کسی چیز کا گھر ؛ خانہ -

*s. pipe* : نلکی جس کے اندر دوسری نلکی ڈالی جاسکی -

**socketed** : خانہ دار -

**Socle, *n.*** : (عمارت) آرائشی ظروف ' مجسمہ وغیرہ رکھنے کی پتھر کی چوکی یا پایہ -

**Socratic, *a.* & *n.*** : (۱) سقراط کا ؛ سقراطی - (۲) سقراط کا پیرو -

*s. method* : سوال و جواب کا طریقہ -

*s. irony* : تجاھل عارفانہ جو اسی غرض سے کیا جاے کہ دوسرا شخص علم کا ادعا کرے اور اس کی تردید کی جاے -

**Socratically, *adv.*** : سقراط کی طرح سے -

**Sod, *n.* & *v. t.*** : (۱) گھاس کی تہہ جس میں زمین پتے جڑیں سب شامل ھوتی ھے ؛ سبزے کا تختہ ؛ گھاس لگا ٹھیلہ - (۲) (زمین کو) سبزے سے ڈھکنا ؛ سبزے کے تختے لگانا - (۳) گھاس لگے ڈھیلوں سے مارنا -

*under the s.* : قبر میں -

*sodding mallet, spade.* : کھرپا یا بیلچہ -

**soddy, *a.*** : گھاس دار ؛ گھاس سے ڈھکا ھوا ؛ پر سبزہ -

**Sod,** دیکھو – seethe

**Sod, *n.*** : (سوقیانہ) لونڈے باز -

**Soda, *n.*** : (۱) سوڈا ' سوڈیم کا کھار - (۲) وہ پانی جو سوڈے سے بناتے ھیں -

*s. water* : کھاری پانی ؛ سوڈا –

*s.-fountain* : سوڈے کا فوارہ ؛ وہ برتن جس کے اندر سوڈا بھرا ھوا ھوتا ھے اور فوارے کی طرح نکلتا ھے -

**Sodality, *n.*** : مذھبی برادری ؛ مذھبی انجمن ؛ (عموماً کیتھولک انجمنوں کے نام میں شامل ھوتا ھے -) -

**Sodden, *a.* & *v. t.* & *i.*** : (۱) خوب بھیگا ھوا ؛ تربتر - (۲) کچی سی ' بھاری اور گیلی (روٹی) - (۳) لایعقل (شراب خواری کی کثرت سے) ؛ ھونق ؛ وحشت زدہ ؛ چھرے کی وہ کیفیت جو شراب خواری کی کثرت سے ھوتی ھے -

**Soddenness, *n.*** : تربتر ھونا ؛ شرابور ھونا ؛ لایعقل ھونا (شراب کی کثرت سے) -

**Sodium, *n.*** : ایک قسم کی دھات جو سوڈے کے اندر ھوتی ھے اور اسے جلانے سے سفید شعلہ نکلتا ھے -

**Sodomite, *n.*** : اغلام باز ؛ اغلام کرنے والا -

**Sodomy, *n.*** : اغلام -

**Soever,** : (لاحقہ بمعنی) کتنا بھی ؛ کوئی بھی ؛ کھیں بھی وغیرہ - **how, who, where.** وغیرہ کے ساتھ تاکید کے لیے آتا ھے -

**Sofa, *n.*** : کوچ ؛ سوفا ؛ ایک طرح کا سوفا جو رات کو پلنگ کا کام دیتا ھے -

**Soffit, *n.*** : محراب ' مرغول ' جھرو کے وغیرہ کی نیچے کی سطح -

**Sofi(sm),** دیکھو Sufi (sm)

**Soft, *a.* & *adv.*** : (۱) نرم ' ملائم ؛ گد گدا ؛ لوچدار ؛ لچک دار ؛ خستہ - (۲) چکنا - (۳) معتدل ' نہ زیادہ گرم نہ سرد ؛ خوشگوار - (۴) بارش کا ؛ مرطوب (وہ موسم یا دن جب بارش ھو یا برف پگھلے) - (۵) میٹھا ؛ (پانی کے لیے) - (۶) ھلکے مزے کی (شراب) - (۷) ھلکا ' صوفیانہ (رنگ) ؛ (ٹھنڈی) روشنی ؛ پر سکون (آنکھ) - (۸) ھلکا ھلکا (خاکہ) - (۹) دھیمی ؛ مدھم (آواز ؛ سر وغیرہ) - (۱۰) (تلفظ) سخیہ - (۱۱) نرم ؛ نرمی کا ؛ دھیما ؛ ٹھنڈا ؛ شائستہ

مصالحت آمیز ؛ دوستانہ ؛ عاشقانہ - (۱۲) نرم ؛ رحمدل ؛ درد آشنا - (۱۳) آرام کا ؛ سہل ( کام ' پیشہ وغیرہ ) - (۱۴) کمزور ؛ پھپھسں ؛ آرام طلب ؛ سست ؛ زنانہ ؛ سادہ لوح ؛ کم عقل - (۱۷) ضعیف العقل شخص ؛ مودھو -

*s. coal* : نرم کوئلہ

*s. corn* : گھائی -

*s. tissues of body* : ( جسم کا ) نرم نسیج -

*s. palate* : تالو کا پچھلا حصہ -

*s. wicket* : گیلی زمین ( کرکٹ ) -

*s. goods* : کپڑا وغیرہ ؛ پارچہ جات -

*s. money* : کاغذ کا سکہ ؛ نوٹ -

*s. solder* : نرم ٹانکا

*s. tack* : ( ضد Hard tack = بسکٹ ) روٹی -

*s. roe* : نر مچھلی کے انڈے -

*s. drink* : ( امریکا ) بے نشے کی پینے کی چیز -

*s. answer* : گالی وغیرہ کا نرم جواب -

*s. nothings* : عاشقانہ گفتگو ؛ راز و نیاز

*soft hearted, a.* : نرم دل ؛ رحم دل -

*soft heartedness, n.* : نرم دلی ؛ رحم دلی -

*s. thing* (job): وہ نوکری جس میں کام کم اور تنخواہ زیادہ ہو -

*s. headed, s. witted,* : ضعیف العقل ؛ بلہ -

*softy, n.* : مودھو ؛ سادہ لوح آدمی -

**softish, a.** : نرم سا ؛ ملائم سا وغیرہ -

**softly, adv.** : آہستگی سے ؛ چپکے سے ؛ نرمی سے ؛ شفقت سے -

**softness** : ملائمت وغیرہ ؛ نرمی وغیرہ

**Softa, n.** : دینیات کا طالب علم - ( سافتا ) -

**Soften, v. i. & t.** : (۱) نرم کرنا ؛ ملائم کرنا ؛ موم کرنا - (۲) نرم ہونا ؛ ملائم ہونا - (۳) معتدل کرنا ؛ دھیما کرنا - (۴) گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ ہلکا کرنا -

*softening of the brain* : دماغ کی بیماری -

**Soggy, a.** : تر ؛ بھیگا ؛ گیلا ؛ نرم ؛ مرطوب ؛ سیلا ہوا ؛ سیل -

**sogginess** : تری ؛ گیلا پن ؛ رطوبت -

**Soh,** دیکھو - So

**Soho, n.** : (۱) ( نجائیہ ) ( گھوڑے وغیرہ کو خاموش کرنے کے لیے آتا ہے ) بس ! بس چپ کھڑے ہو -

***Soi- distant,* (f), a.** : بنا ہوا ؛ مصنوعی -

**Soil, n.** : زمین ؛ زراعتی زمین ؛ مٹی -

*night s.* : پاخانہ ؛ براز ؛ گو -

*ones' native s.* : وطن کی زمین

( - ) **soiled, a.** : ( - ) زمین یا مٹی کا -

**Soil, v. t&i.&n.** : (۱) خراب کرنا ؛ پلید کرنا ؛ آلودہ کرنا ؛ گندا کرنا - (۲) پلید ہو جانا ؛ دھبے پڑ جانا - (۳) میل کا نشان ؛ پلید داغ یا دھبا ؛ غلاظت ؛ گندگی -

**soilure, n.** : ( قدیم ) گندگی ؛ آلودہ کرنا یا کیا جانا -

*s. pipe* : وہ نل جس سے بیت الخلا کا گندا پانی نکلتا ہے -

**soilless, a.** : بے داغ ؛ پاک و صاف -

**Soil, v. t.** : جانوروں کو سبز چارہ کھلانا ' ( یہ ابتدا میں جلاب کے طور پر کیا جاتا تھا ) -

**Soiree, n.** : شام کی صحبت ؛ شام کا جلسہ ( بات چیت ' گانے بجانے یا کسی انجمن کا ) -

***soixante- quinze,* (f) n.** : فرانس کی ۷۵ ملیمیٹر ( تقریباً ۳۰ انچ ) کے دہانے کی توپ جس نے جنگ عظیم میں بہت شہرت حاصل کی -

**Sojourn, v. i. & n.** : (۱) عارضی طور پر قیام کرنا - (۲) عارضی قیام ؛ اقامت ؛ چند روز کے لیے ٹھیرنا -

**sojourner, n.** : عارضی مقیم -

**Sol, n.** : ( مزاحاً ) سورج -

**Sol, n.** : " پا " - سر گم کا پانچواں سر ( موسیقی ) -

**Sola, n.** : سولا ؛ ایک گودے دار درخت جو خط استوا کے قریب پایا جاتا ہے -

*s. topi* : سولا کے گودے کی خود نما هیٹ -

**Solace, n. &v.t.** : (۱) تسکین ؛ تسلی ؛ دلاسا ؛ دلجوئی - (۲) تسکین دینا ؛ تسلی دینا ؛ دلجوئی کرنا -

*s. oneself with.* : (کسی چیز سے) غم غلط کرنا ؛ مصیبت میں دل بہلانا یا تسکین حاصل کرنا -

**Solan (-goose), n.** : ایک قسم کی مرغابی -

**Solanum, n.** : پودوں کی جنس جس میں ٹماٹر مکو وغیرہ ؛ شامل ہیں ؛ بادنجانیہ -

**Solar, a.** : سورج کا ؛ سورج سے متعلق ؛ شمسی ؛ آفتابی -

*s. eclipse* , سورج گرھن -

*s.flowers* : وہ پھول جو دن میں خاص وقت کھلتا ہے اور دن ہی میں بند ہوجاتا ہے ؛ آفتابی پھول -

*s. month* : شمسی مہینہ ؛ شمسی سال کا مہینہ -

*s. myth* : افسانۂ آفتاب کے متعلق ؛ روایت نظام شمسی کے متعلق -

*s. system* : نظام شمسی -

*s. plexus.* : جوف معدہ میں اعصاب کی گتھی -

**Solarism, n.** : یہ نظریہ کہ قدیم انسانوں یا دیو مالا کی ابتدا اُن روایات سے ہوئی ، جو نظام شمسی سے متعلق تھیں -

**solarist, n.** : اس عقیدے کا قائل -

**Solarium, n.** : دھوپ گھر ؛ آفتاب خانہ ؛ شیشہ سے گھری ہوئی جگہ جس میں تفریح یا علاج کی غرض سے بیٹھ کر دھوپ کھاتے ہیں

**Solarize, v. i&t.** : (۱) ( فوٹو گرافی ) زیادہ دیر تک روشنی میں رکھنے کی وجہ سے خراب ہو جانا ؛ زیادہ دیر روشنی میں رکھ کر خراب کر دینا -

**solarization, n.** : روشنی سے خراب ہونا یا کر دینا -

**Solatium, n.** ( p. *-tia* ) : بدل ؛ زر تلافی -

**Sold** دیکھو - Sell

**Soldanella; n.** : ایک قسم کا پھول دار درخت جو الپس کے علاقے میں پیدا ہوتا ہے -

**Solder, n. & v. t.** : (۱) ٹانکا ؛ دھات جوڑنے کا مسالہ - (۲) ٹانکا لگانا ؛ جھالنا ؛ جوڑنا -

*hard s.* : وہ مسالہ جو زیادہ حرارت پر پگھلتا ہے -

*soft s.* : وہ مسالہ جو کم حرارت پر پگھلتا ہے -

*soldering iron* وہ اوزار جس سے ٹانکا لگاتے ہیں -

**Soldier, n. & v. i.** : (۱) سپاہی ؛ لشکری ؛ بری فوج کا ملازم ؛ فوج کا پیادہ یا سوار ؛ معمولی سپاہی - (۲) فن سپہ گری کا ماہر ؛ سپاہی - (۳) ( روز مرہ ' بحری ) کام چور آدمی ؛ کام چور

ملاح یا جہاز کا ملازم - (۴) (عامیانہ) سرخ هیرنگ مچھلی - (۵) ایک قسم کی چیونٹی جو لڑتی ھے s. ant - (۶) ایک قسم کا سرخ کیڑا - (۷) ایک قسم کا کیکڑا - (۸) سپاھی کی خدمت انجام دینا؛ فوج میں نوکری کرنا - (۹) (بحری' روز مرہ) کام سے جی چرانا -

*s. of Christ.* : مسیح کی فوج کا سپاھی ؛ مذھب عیسوی کا سرگرم مبلغ ؛ پر جوش عیسائی -

*s. of fortune* : بھاڑے کا سپاھی؛ (استعارتاً) قسمت آزما -

*play ss.* : (۱) بچوں کا سپاھی کا کھیل کھیلنا - (۲) والنٹیروں وغیرہ کا سپاھیوں کے ٹھاٹھ دکھانا ؛ سپاھی بننا -

*old s.* : (۱) پرانا سپاھی - (۲) گرگ باراں دیدہ ' تجربہ کار آدمی - (۳) خالی بوتل - (۴) سگار کا بچا ھوا ٹکڑا -

*come the old s. over.* : زیادہ تجربہ کار ھونے کی بنا پر رعب بٹھانا یا حکم سے کام لینا -

*s.'s wind* : (بحری) موافق ھوا (جانے اور لوٹنے کے لئے) -

*s. orchis* : ایک پودا جس کی جڑ سے ثعلب مصری حاصل ھوتی ھے -

*s. ant* : ایک قسم کی چیونٹی جو لڑتی ھے -

**soldiership**, *n.* : سپہ گری -

**soldierlike**, *a.* : سپاھی کا سا ؛ فوجیوں کا سا -

**soldierly**, *a.* & *adv.* : سپاھیانہ ؛ بہادرانہ -

**Soldiery**, *n.* : سپاہ ؛ فوج ؛ سپاھیوں کی جماعت -

**Soldo**, *n.* : اطالیہ کا سکہ جو ادھنے کے برابر ھوتا ھے -

**Sole**, *n.* & *v. t.* : (۱) تلوا ؛ کف پا - (۲) جوتے کا تلا - (۳) تلا ؛ بیٹھک (کسی چیز کی) - (۴) جوتے میں تلا لگانا ' (جوتے کے تلے میں وہ لکیر جو چاروں طرف پڑی ھوئی ھے اور جس میں سلائی ھوتی ھے) -

*s. channel* : سیون کی لکیر -

*s. leather* : تلے کا چمڑا -

*s. plate* : انجن وغیرہ کا پیندا ؛ تلا -

**soled**, *a.* : تلے دار ؛ تلا لگا ھوا -

**Sole**, *n.* : ایک قسم کی چپٹی مچھلی جو بہت لذیذ سمجھی جاتی ھے -

**Sole**, *a.* : (۱) واحد ؛ تنہا ؛ بلا شرکت غیرے ' ایک ھی - (۲) (قانون) غیر شادی شدہ ؛ نا کتخدا - (۳) (قدیم) بے یار و مددگار -

**solely**, *adv* : بلا شرکت غیرے ' مجرد ؛ محض -

**Solecism**, *n.* : (۱) صرف و نحو یا محاورے کی غلطی؛ فاش غلطی (تقریر یا تحریر میں) - (۲) بے ھودگی؛ بد تہذیبی ؛ بد تمیزی -

**solecist**, *n.* : صرف و نحو کی یا زبان کی فاش غلطی کرنے والا -

**solecistic**, *a.* : غلط ؛ خلاف محاورہ -

**Solemn**, *a.* : (۱) رسمی ؛ با ضابطہ - (۲) پر رعب ؛ پر ھیبت - (۳) اھم ؛ سنجیدہ ؛ بھاری بھرکم ؛ جچا تلا ؛ آھستہ (رفتار) - (۵) مقطع بنا ھوا ؛ سنجیدہ بنا ھوا -

**solemnly**, *adv.* : باضابطہ ؛ سنجیدگی سے ؛ متانت سے -

**solemnness**, *n.* : سنجیدگی ؛ متانت ؛ اھمیت -

**Solemnity**, *n.* : (۱) مذھبی رسم ؛ ضابطہ - (۲) متانت ؛ سنجیدگی ؛ وقار ؛ اھمیت -

**Solemnize**, *v. t.* : (۱) (تیوھار) منانا - (۲) باضابطہ ادا کرنا (رسم کا) - (۳) اھمیت ؛ متانت یا سنجیدگی پیدا کر دینا -

**solemnization**, *n.* : منانا یا منایا جانا ؛ ادا کرنا یا کیا جانا -

**Solen**, *n.* : ایک قسم کا گھونگا -

**Solenoid**, *n.* : وہ مقناطیس جو استوانی شکل کے تار کے لچھے میں برقی رو گذار کر بناتے ھیں -

**Solfa**, *v.* & *t.* & *n.* : (۱) سرگم کا اصول - (۲) سرگم کے اصول پر ترتیب دینا یا دیا جانا - (۳) تحریر نغمہ کا ایک خاص طریقہ -

**Solfeggio**, *n.* : (۱) سرگم - (۲) سرگم کی مشق -

**Solferino**, *n.* : ایک قسم کا سرخ رنگ جو روز انلن سے نکالا جاتا ھے -

**Solicit**, *v. t.* & *i.* : (۱) درخواست کرنا ؛ التجا کرنا ؛ اصرار کرنا - (۲) (قحبہ عورتوں کا) خریداروں کو رجھانا - (۳) خواستگار ھونا ؛ طالب ھونا -

**Solicitation**, *n.* : استدعا ؛ التماس ؛ التجا ؛ درخواست؛ اصرار -

**Solicitor**, *n.* : (۱) (شاذ) درخواست کرنے والا ' التجا کرنے والا - (۲) وہ شخص جو لوگوں کو قانونی امور میں مشورہ دیتا ھے اور مقدمے کے کاغذات ترتیب دے کر وکیل کے حوالے کر دیتا ھے مگر خود سوائے چھوٹی عدالتوں کے کسی عدالت میں بحث نہیں کرتا -

*s. general* : حکومت کا اعلی مشیر قانونی -

**Solicitous**, *a.* : (۱) (کوئی کام کرنے کو) دل سے آمادہ ' مستعد - (۲) خواھش مند ؛ خواستگار ؛ طالب - (۳) متفکر ؛ متردد ؛ فکر مند -

**solicitously**, *adv.* : دل سے ؛ شوق سے ؛ تردد کے ساتھ ؛ فکر مندی کے ساتھ -

**Solicitude**, *n.* : (۱) خواھش مندی ؛ خواستگاری ' آمادگی - (۲) فکر مندی ' تردد -

**Solid**, *a.* & *n.* : (۱) منجمد ؛ بستہ ؛ جامد ؛ جسم جامد ؛ جماد - (۲) ٹھوس - (۳) مسلسل ؛ پورا - (۳) مضبوط ؛ مستحکم؛ قوی ؛ گتھا ھوا - (۴) یکسانی ؛ ایک میل ؛ خالص - (۵) مدلل؛ مستحکم؛ مضبوط ؛ قابل اعتبار ؛ قابل یقین؛ معقول - (۶) مجسم (مثلث وغیرہ) شکل مجسم - (۷) مجسمات کے متعلق -

*s. tire* : ٹھوس ٹائر جس کے بیچ میں ٹیوب نہ ھو -

*s. square* : (فوج) ٹھوس مربع فوج کا قطار در قطار دستہ جس کی عمودی اور افقی قطار میں سپاھیوں کی تعداد برابر ھو -

*s. printing* : ٹھوس چھپائی ' جس میں سطروں کے درمیان میں سیسے کے ٹکڑے نہ ھوں -

*s. colour* : یکساں رنگ (جس میں دوسرے رنگ کے بیل بوٹے وغیرہ نہ ھوں) -

*s. vote* : متفقہ رائے یا ووٹ -

*go or be s. for* : کسی کی حمایت میں متفق ھونا -

*the s. south* : امریکہ کی جنوبی ریاستیں جو بالا تفاق جمہوری (ڈیمو کریٹک) پارٹی کو ووٹ دیتی ھیں -

*a s. man* : سمجھ دار آدمی جو زیادہ تیز نہ ھو - (۲) مضبوط آدمی ؛ وہ شخص جس کی مالی حالت قابل وثوق ھو -

*s. consideration* : معقول معاوضہ؛ معقول قیمت' اجرت وغیرہ -

*s. angle* : مجسم زاویہ -

*s. number* : وہ عدد سالم جس کے تین مفرد اجزائے ضربی ھوں -

*regular s.* : منتظم مجسم -

**solidify**, *v. t.* : ٹھوس کرنا ؛ مضبوط کرنا -

**solidification**, *n.* : انجماد ؛ استحکام -

**solidifiable**, *a.* : قابل انجماد ' استحکام پذیر -

**solidity,** *n.* : استواری ؛ مضبوطی ، انجماد؛ جمعیت ؛ ٹھوس پن -

**solidly,** *adv.* : مضبوطی سے ؛ استواری سے ؛ متانت سے -

**Solidarity,** *n.* : عصبیت؛ باھمی اتفاق؛استحکام؛ اغراض احساسات اور عمل کا اتحاد -

**Solidungular,-ate,** *aa.* : (۱) ٹھوس کھر والا ؛ ٹھوس کھر والا (جانور)؛ گھوڑے کی جنس کا (جانور) -

*solidus, n.* : (۱) (تاریخ) وہ سونے کا سکہ جس کو رومی شہنشاہ قسطنطین نے رائج کیا تھا - (۲) (جب مخفف کرکے S کی صورت میں لکھا جائے) شلنگ - (۳) وہ ترچھا خط جو شلنگ کی علامت ھے جیسے ۷/۶ سات شلنگ چھہ پنس -

**Solifidian,** *a. & n.* : اعتقادی ؛ اس نظریے کا کہ عقیدہ نجات کے لئے کافی ھے ؛ اس نظریے کے متعلق -

**Soliloquy,** *n.* : وہ گفتگو جو اپنے آپ سے کی جاے ؛ خود کلامی -

**soliloquize,** *v.i.* : اپنے آپ سے باتیں کرنا؛ دل سے باتیں کرنا -

**soliloquist,** *n.* : اپنے آپ سے باتیں کرنے والا ؛ اپنے دل سے باتیں کرنے والا ؛ خود کلام -

**Soliped,** *a. & n.* : (۱) ٹھوس کھر والا - (۲) ٹھوس کھر کا جانور ؛ گھوڑے کی جنس کا جانور -

**Solipsism,** *n.* : (مابعدالطبیعات) فلسفۂ خودی؛ فلسفۂ انائیت ؛ یہ نظریہ کہ انا صرف اپنا نفس وجود رکھتا ھے یا صرف اسی کا علم حاصل ھوسکتا ھے -

**Solitaire,** *n.* : (۱) بندا ؛ قمیص کا بٹن وغیرہ جس میں صرف ایک نگ جڑا ھوا ھو - (۲) کفوں کے جڑے ھوے بٹن - (۳) ایک کھیل جس کو ایک تختے پر گولیوں سے کھیلتے ھیں- (۵) تاش کا ایک کھیل جو ایک شخص اکیلا کھیلتا ھے-(۶)(شاذ) خلوت گزیں ؛ گوشہ نشیں - (۷) ایک قسم کا پرندہ جو امریکہ اور جزائر غرب الھند میں پایا جاتا ھے -

**Solitary,** *a. & n.* : (۱) تنہا ؛ اکیلا - (۲) اکیلا رھنے والا ؛ تنہائی پسند ؛ غیر غول پسند (جانور) - (۳) یکہ و تنہا ؛ بے یار و مدد گار ؛ بے کس - (۴) سونا ؛ الگ تھلگ ؛ سنسان ؛ جہاں لوگوں کی آمد و رفت کم ھو- (۵) واحد ؛ بلا شرکت غیرے - (۶) خلوت پسند شخص ؛ گوشہ نشیں درویش ؛ تارک الدنیا راھب -

*s. ants,bees* : چیونٹی اور شہد کی مکھی کی وہ قسمیں جو کبھی اکٹھی نہیں رھتیں -

*s. confinement* : قید تنہائی -

**Solitarily,** *adv.* : تن تنہا؛ تنہائی میں؛ بےکسی کی حالت میں-

**Solitariness,** *n.* : تنہائی ؛ خلوت پسندی ؛ بےکسی ؛ سنسان پن-

**olitude,** *n.* : (۱) تنہائی ؛ گوشہ نشینی ؛ خلوت نشینی ؛ عزلت - (۲) ویرانہ ؛ کنج عزلت ؛ گوشہ تنہائی ؛ اجاڑ جگہ ؛ سونا یا سنسان مقام -

**Solmizate,** *v. i.* : سر گم کا ایک خاص اصول -

**solmization,** *n.* : سر گم کے اصول سے تربیت دینا یا دیا جانا -

**Solo,** *n.* : (۱) ایک شخص کے گانے یا بجانے کی چیز ؛ سولو - (۲) ایک باجے پر بجانے کی چیز ؛ سولو - (۳) تاش کا ایک کھیل جس میں ایک شخص تین کے مقابلے میں کھیلتا ھے - (۴) (ھوائی جہاز) تنہا پروازی - (۵) (بطور صفت) تنہا -

**soloist,** *n.* : سولو گانے یا بجانے والا -

**Solomon** *n.* : حضرت سلیمان -

*s.'s seal* : سوسن سے مشابہ ایک پھول دار پودا -

**Solomonic,** *a.* : سلیمانی -

**Solon,** *n.* : اپنے وقت کا سولن ؛ حکیم دانش مند ؛ واضع قوانین -

**Solstice,** *n.* : ان دونوں زمانوں میں سے کوئی سا زمانہ جب کہ سورج خط استوا سے زیادہ سے زیادہ دور ھوتا ھے اور ایسا معلوم ھوتا ھے کہ واپس ھونے سے قبل ایک جگہ ٹھہر گیا ھے -

*summer s.* : راس السرطان (۲۱ مارچ) -

*winter s.* : راس الجدی (۲۱ ستمبر) -

**solstitial,** *a.* : راس السرطان یا راس الجدی کا -

**Soluble,** *a.* : (۱) جو تحلیل ھوسکے ؛ جو پگھل سکے ؛ تحلیل پذیر - (۲) جو حل ھوسکے ؛ جو سلجھایا جا سکے ؛ حل پذیر -

**Solus,** *a.* : تنہا ؛ اکیلا (تھیٹر کی اصطلاح یا مزاحیہ) -

**Solution,** *n.* : (۱) تفریق ؛ تجزیہ ؛ الگ الگ کرنا یا ھونا - (۲) حل ؛ تحلیل - (۳) تحلیل کی کیفیت ؛ محلول کی صورت - (۴) محلول - (۵) حل کرنا یا حل ھونا (سوال ، مشکل وغیرہ کا) ؛ حل -

*chemical s.* : (۱) کیمیاوی تحلیل - (۲) کیمیاوی محلول جس میں محلول کی کیمیاوی ماھیت بدل جائے -

*mechanical s.* : خارجی تحلیل یا محلول جس میں صرف محلول کے ذرات الگ ھو جائیں -

*his ideas are in s.* : اس کے خیالات غیر معین ھیں -

*strong s.* : قوی محلول (جس میں حل شدہ چیز زیادہ مقدار میں ھو) -

*weak s.* : کمزور محلول (جس میں حل شدہ چیز کی مقدار کم ھو) -

**solutionist,** *n.* : اخباری معموں کا پیشہ ور حل کرنے والا -

**Solutrian,** *a.* : (آثار قدیمہ) سالوتری (عہد کا) ؛ اس عہد حجری کا جس کے آثار فرانس کے سالوتری غار میں پاے گئے -

**Solve,** *v. t.* : (۱) (قدیم) کھولنا ؛ سلجھانا (گرہ ، گتھی وغیرہ) - حل کرنا (سوال ، عقدہ وغیرہ) -

**solvable,** *a.* : حل پذیر ؛ حل ھونے کے لائق -

**Solvability,** *n.* : حل پذیری -

**Solvent,** *a. & n.* : (۱) محلل ، وہ چیز جس میں کوئی دوسری چیز حل ھوجاے - (۲) (استعارتاً) ھاضم ، وہ چیز جو روایات ، عقائد وغیرہ کے اثر کو مٹادے - (۳) اداے قرض کا مقدور رکھنے والا ؛ صاحب مقدرت ؛ زر دار -

**Solvency,** *n.* : اداے قرض کا مقدور ؛ مقدرت ؛ ذمہ داری -

**-som,** : = some

**Somatic,** *a.* : جسدانی ؛ جسمی ؛ مجسم -

*s. death* : جسم کا بہ ھیئت مجموعی فنا ھوجانا -

**Somato-,** : سابقہ ، بمعنی جسم کا ، جسمانی -

*somatogenic* : جسم کے اندر پیدا ھونے والا -

*somatology* : (۱) حیاتیات - (۲) طبیعیات - (۳) تشریح مضریات -

**Sombre,** *a.* : تاریک ؛ اندھیرا ؛ تیرہ و تار ؛ افسردہ ؛ مغموم ؛ اداس -

**Sombrely,** *adv.* : تاریکی کے ساتھ ؛ اداسی سے -

**sombreness,** *n.* : (۱) اداسی - (۲) تاریکی -

**sombrous,** *a.* : تاریک ؛ تیرہ و تار ؛ اداس (شعر) -

**Sombrero,** *n.* : چوڑے کنارے کی نمدے کی ھیٹ جو امریکا میں

عام طور سے استعمال کی جاتی ھے -

**Some, a.** : (۱) کوئی ( شخص یا چیز ) - (۲) کچھہ ؛ چند ؛ تھوڑے سے ؛ تھوڑا سا ؛ کسی قدر - (۳) متعدد ؛ کئی ؛ خاصی مقدار میں ؛ اچھا خاصا ؛ بہت سا - (۴) کسی حد تک ؛ کسی قدر - (۵) ( طنزیہ ، عامیانہ ، امریکا ) بہت بڑا ؛ بہت زیادہ ؛ اعلی درجے کا - (۶) تقریباً ؛ تخمیناً ؛ اندازاً ؛ کوئی - (۷) تھوڑا بہت ؛ کچھہ اور -

*somebody*: (somebodies جمع) (۱) کوئی شخص - (۲) معزز آدمی -

*somehow* : (۱) کسی طرح - (۲) ( جب زور دے کر کہا جاتا ھے ) کسی نہ کسی طرح -

*someone* : (۱) کوئی شخص - (۲) معزز آدمی -

*s. one* : کوئی خاص شخص -

*something* : (۱) کچھہ ؛ کوئی چیز ؛ کوئی بات - (۲) تھوڑا سا ؛ کسی قدر -

*somethinglike* (-) : (۱) مشابہ ؛ ملتا جلتا - (۲) بہت بڑا ؛ بہت عمدہ -

*thats'something like!* : کیا کہنا ھے !

*something or other* : کچھہ نہ کچھہ -

*s. time* : (۱) کچھہ دیر ؛ تھوڑی دیر - (۲) کسی وقت ؛ کبھی -

*sometime* : ( قدیم ) پیشتر ؛ کسی زمانے میں ؛ سابق -

*sometimes* : کبھی کبھی ؛ گاہ گاہ ؛ بعض اوقات ؛ گاھے -

*someway* : کسی طرح سے -

*somewhat* : (۱) کسی قدر ؛ تھوڑا سا - (۲) کوئی چیز؛ کچھہ -

*somewhen* : ( شاذ ) کبھی نہ کبھی ؛ کسی نہ کسی وقت -

*somewhere* : (۱) کہیں ؛ کسی جگہہ - (۲) جہنم میں -

*somewhither* : ( قدیم ) کہیں کو -

**-Some, Som,** : لاحقہ ، جسے اسماء ، صفات اور افعال کے ساتھہ لگاکر مرکب صفات بناتے ھیں (مثلاً *handsome, gladsome, tiresome*)

**Somersault, -set, n.** : (۱) قلا بازی ؛ کلا بازی ؛ تھینکلی - (۲) قلا بازی کھانا ؛ تھینکلی لگانا -

*turn a s.* : قلا بازی کھانا

**Somerset, n.** : گدے دار کاٹھی ( لنگڑوں کی سواری کے لئے ) -

**Somerset House, n.** : لندن کی ایک عمارت جس میں مالگزاری کے دفتر ھیں اور وصیت ناموں کا محافظ خانہ ھے -

**Somite, n** : حیوانی جسم کا ٹکڑا ؛ فقرہ ؛ جزو -

**somitic, a.** : فقرے یا جزو کا -

**Somnambulism, n.** : (۱) نیند میں چلنے وغیرہ کی عادت ؛ خواب خرامی - (۲) دماغ کی وہ حالت جو نیند میں چلنے وغیرہ کا باعث ھوتی ھے -

*artificial s.* : نوم توجہ -

**somnambulant, a.** : ( شاذ ) خواب خرامی کا عادی -

**somnambulistic, a.** : خواب خرامی سے متعلق -

**somnambulist, n.** : خواب خرام ؛ نیند میں چلنے والا -

**somnambulate, v. i.** : ( شاذ ) خواب خرامی کرنا

**Somni-,** : لاحقہ جو نیند کے معنی دیتا ھے -

*somniferous* : خواب آور ؛ منوم -

*somniloquence, somniloquism* : نیند میں بولنے کی عادت

*somniloquous, somniloquist* : نیند میں بولنے کا عادی ؛ وہ شخص جو سوتے میں بڑبڑاتا ھو -

*somnipathist.* : عمل توجہ کا معمول -

*somnipathy* : عمل توجہ -

**Somnolent, a.** : (۱) نیندا سا ؛ نیم خواب ؛ اونگھتا ھوا ؛ مائل بہ خواب - (۲) غنودگی پیدا کرنے والا - (۳) ( طب ) جو خواب اور بیداری کی درمیانی حالت میں ھو -

**Somnolence, somnolency, nn.** : نیم خوابی ؛ غنودگی -

**somnolently, adv.** : اونگھتا ھوا -

**Somnolism, n.** : نوم توجہ -

**Son, n.** : (۱) بیٹا ؛ لڑکا ؛ پوت ؛ پسر ؛ فرزند ؛ خلف - (۲) ابن آدم ، خصوصاً خطاب کی شکل میں ( تورات ) - (۳) خلف ؛ جو کسی کی اولاد یا نسل سے ھو ( مثلاً ss. of Abraham اولاد ابراھیم ) - (۴) کسی ملک کا باشندہ ( مثلاً ss. of Britain فرزندان برطانیہ ) - (۵) وارث ؛ نسبت رکھنے والا -

*the S. (of God)*: خدا کا بیٹا ، عیسائی حضرت عیسیٰ کو کہتے ھیں -

*the ss. of men* : بنی آدم -

*s.-in-law* : داماد -

*he is his father's s.* : وہ بالکل اپنے باپ پر ھے -

*the s. of Man* : (۱) مسیح ؛ حضرت عیسیٰ ( انجیل ) - (۲) ابن آدم خصوصاً خطاب کی شکل میں ( تورات ) -

*my s.* : بیٹا ، میاں ( بڑے بوڑھے چھوٹوں کو خطاب کرتے وقت کہتے ھیں ) -

*s. of soil* : (۱) کسی مقام کا باشندہ - (۲) کاشت کار ؛ کسان - (۳) دیہاتی ؛ گاؤں والا -

*s. of toil* : مزدور -

*s. of Mars* : سپاھی -

*ss. of Liberty, ss. of the American Revolution* : امریکا کی وطن پرست انجمنوں کے نام -

**Sonless, a.** : بے فرزند ؛ اولاد نرینہ سے محروم -

**Sonship, n.** : فرزندی ؛ ابنیت -

**-son,** : لاحقہ ، علامت اسم ( مثلاً Reason, season )

**Sonant, a. & n.** : جہری ؛ وہ حرف جو پوری آواز سے ادا ھو -

**Sonancy, n.** : جہریت -

**Sonata, n.** : سوناتا ، پیانو کا ایک راگ جس میں کئی لے یا گتیں ھوں ، لیکن سب کا سر ایک سا ھو -

*s. form* : سوناتا کے طرز کا نغمہ -

**Sonatina, n** : سوناٹینا ، سوناتا کی سادہ قسم -

**Song, n.** : (۱) راگ؛ نغمہ؛ سرود - (۲) چہچہانا ؛ زمزمہ (پرندوں کا) - (۳) گیت ؛ گانے کی چیز - (۴) نظم ؛ شاعری ؛ شعر - (۵) (موسیقی) ایک قسم کا گیت جو بالعموم تین ٹکڑوں میں ھوتا ھے ، اول اور سوم تقریباً یکساں ھوتے ھیں اور اول و دوم ایک دوسرے کے برعکس -

*bought, sold it for a s., or an old song* : کوڑیوں کے مول خریدا یا کوڑیوں کے مول بیچ دیا -

*s. of Solomon, s. of Ss.* : ( تورات ) نغمات سلیمان -

*nothing to make a s. about* : ( روزمرہ ) بہت ھی معمولی سی بات -

**songless, a.** : بے نغمہ -

**Songster**, *n.* : (۱) گانے والا ؛ مغنی؛ گویا - (۲) خوش الحان پرند؛ گانے والی چڑیا - (۳) شاعر -

**songstress**, *n.* : گانے والی ؛ مغنیہ ؛ شاعرہ -

**Soniferous**, *a.* : پر صدا ؛ آواز دینے والا -

**Sonnet**, *n.* : ایک قسم کی نظم جس میں چودہ مصرعے ہوتے ہیں' اور اس کی خاص بحر ہوتی ہے ؛ سانیٹ -

**Sonneteer**, *n.&v.i* : (۱) سانیٹ کہنے والا شاعر (عموماً حقارت کے موقع پر) (۲) سانیٹ کہنا -

**Sonny**, *n.* : بیٹا ' بیٹیا (لڑکے کو پیار میں کہتے ہیں ) -

**Sonometer**, *n.* : (۱) ایک آلہ جس سے بہروں کی قوت سامعہ کا امتحان کیا جاتا ہے- (۲) آواز ناپنے کا آلہ ؛ صوت پیما -

**Sonorescent**, *a.* : ( ربر وغیرہ ) جس میں کسی چیز کے جلنے کی سی آواز ہو -

**Sonorific**, *a.* : جس میں آواز ہو -

**Sonorous**, *a.* : ( ۱ ) گونجنے والا- ( ۲ ) بلند آواز کا ؛ پر آواز - (۳) پر شوکت ( تقریر یا تحریر کا طرز ) -

*s. figures* : وہ شکلیں جو ریت کی تہ میں آواز کے تموج سے بن جاتی ہیں ؛ اشکال صوتی -

*s. rale* : پھیپھڑے وغیرہ کی گونجنے والی آواز جو بعض بیماریوں میں سنی جاتی ہے -

**sonority, sonorousness**, *nn.* : بلند آوازی ؛ پر آوازی ؛ گونج ؛ شوکت الفاظ -

**sonorously**, *adv.* : بلند آواز سے ؛ گونجنے والی آواز سے ' پر شوکت طرز سے -

**Sonsy**, *a.* : گداز ( جسم کا ) ؛ خوش مزاج -

**Soon**, *adv.* : ( ۱ ) جلد ؛ تھوڑی دیر میں ؛ تھوڑی مدت میں - (۲) خوشی سے - (۳) سویرے -

*no sooner said than done* : کہتے دیر لگی کرتے دیر نہیں لگی ؛ بات منہ سے نکلتے ہی پوری ہوگئی-

*sooner or later* : کبھی نہ کبھی؛ دیر سویر -

*as soon as, no sooner than* : جیسے ہی؛ جوں ہی؛ جب -

**Soot**, *n. & v. t.* : کالک ' کلونس ( دھوئیں وغیرہ کی ) -

*s. cancer, wart* : خصیتین کی ایک بیماری جو دود کش (چمنی) صاف کرنے والوں کو ہو جاتی ہے -

**sootily**, *adv.* : میلے پن سے -

**sootiness**, *n.* : دھوئیں سے کالا ہونا -

**sootless**, *a.* : بے کالک کا -

**sooty**, *a.* : دھوئیں سے کالا ؛ کالک بھرا ؛ سیاہی مائل -

**Sooterkin**, *n.* : ( استعارتاً ) وہ تجویز جو شروع ہی نہ ہونے پائے -

**Sooth**, *n.* : ( قدیم ) حقیقت ؛ واقعہ -

*in good s.* : حقیقتاً ؛ واقعی -

**Soothe**, *v. t.* : (۱) تسکین دینا یا دلانا ؛ تسلی دینا؛ ( غصہ وغیرہ ) ٹھنڈا کرنا - ( ۲ ) کم کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ دھیما کرنا ( درد ) - (۳) خوش کرنا -

**Soother**, *n.* : (۱) تسکین دینے والا وغیرہ - (۲) ربر کی چسنی بچے کے چوسنے کے لیے -

**soothingly**, *adv.* : تسکین دیتے ہوئے ؛ تسکین کے طور پر -

**Soothfast**, *a.* : (۱) ( قدیم ) راست گو ؛ سچا - (۲) سچی ' سچ ( بات ) ؛ صادق ؛ وفادار ؛ پکا -

**Soothsayer**, *n.* : کاہن؛ نجومی ؛ رمال؛ جوتشی ؛ فال نکالنے والا-

**soothsay**, *v. i.* : پیشین گوئی کرنا ؛ فال نکالنا ؛ فال کھولنا ؛ آئیندہ کے واقعات بتانا -

**Sop**, *n. &v. t.&i.* : (۱) شوربے وغیرہ میں بھیگی ہوئی روٹی یا اورکوئی چیز - (۲) وہ چیز جو کسی خطرناک جانور یا انسان کو پرچانے کے لیے دی جائے- (۳) روٹی وغیرہ کو شوربے میں بھگونا ؛ اچھی طرح تر کرنا ؛ ڈبونا - (۴) اچھی طرح بھیگ جانا ؛ شرابور ہوجانا- (۵) پر از رقت -

*s. in the pan* : تلی ہوئی ڈبل روٹی -

**sopping**, *adv.* : بھیگا ہوا -

**soppy**, *a.* : شرابور ؛ پر از رقت -

*to be soppy on* : کسی پر دم دینا --

**Sophism**, *n.* : مغالطہ ؛ استدلال ؛ دلیل باطل ؛ سفسطہ -

**Sophist**, *n.* : (۱) قدیم یونان کا وہ معلم جو اجرت لے کر فلسفہ اور خطابت کی تعلیم دیتا تھا ؛ سوفسطائی- ( ۲ ) غلط استدلال کرنے والا ؛ غلط دلیل سے دھوکا دینے والا ؛ سوفسطائی -

**sophistical**, *a.* : غلط ؛ دھوکے کی ؛ سوفسطائیوں کی سی -

**sophistically**, *adv.* : سوفسطائیت سے؛ غلط استدلال سے کام لے کر -

**sophistry**, *n.* : سوفسطائیت ؛ غلط استدلال -

**Sophister**, *n.* : انگلستان اور امریکا کی بعض یونیورسٹیوں کا منتہی طالب علم -

**Sophisticate**, *v. t. & i.* : (۱) (کسی مسئلے میں) غلط استدلال سے کام لینا ؛ سوفسطائیت سے کچھ کا کچھ کر دینا ؛ تدلیس کرنا - (۲) ( کسی شخص کو ) غلط استدلال سے گم راہ کرنا ؛ مغالطہ دینا- (۳) ( کسی شخص یا چیز کی ) سادگی کو مٹا دینا ؛ تصنع پیدا کر دینا - (۴) تحریف کرنا ( عبارت میں مخالف کو بحث میں ہرانے کے لیے ) - (۵) غلط استدلال کرنا ؛ باطل دلیلیں پیش کرنا- (٦) ( شراب وغیرہ میں ) میل کرنا -

**sophistication**, *n.* : تدلیس ؛ تحریف ؛ مغالطہ دینا یا دیا جانا ' میل کرنا یا کیا جانا -

**Sophomore**, *n.* : سال دوم کا طالب علم ( ممالک امریکا کی یونیورسٹی کا ) -

**Sophy**, *n.* : صفوی ؛ ایران کے صفوی خاندان کا کوئی بادشاہ -

**Soporific**, *a. &n.* : ( ۱ ) خواب آور ؛ نیند لانے والی ؛ منوم - (۲) خواب آور دوا -

**soporiferous, soporose, soporous**, *aa.* : خواب آور ؛ منوم؛ نیند لانے والی-

**Soprano**, *n.* (pl. - *nos*, - *ni*, *pr.* - *ne*): عورت یا لڑکے کے گلے کی سب سے اونچی آواز ؛ سب سے اونچی زنانی آواز ؛ پنچم کا سر -

**sopranist**, : پنچم کے سروں میں گانے والا یا گانے والی -

**-Sor**, : لاحقہ ' جس سے اسم فاعل بناتے ہیں (مثلاً professor ) -

**Sora**, *n.* : ایک قسم کا پرندہ جو کیرولینا کی دلدلوں میں خزاں کے موسم میں رہتا ہے اور اس کا گوشت کھایا جاتا ہے؛ سورا -

**Sorb**, *n.* : براعظم یورپ کا ایک درخت جس کے پھل چھوٹے چھوٹے ناشپاتی کی شکل کے ہوتے ہیں ؛ سورب -

*s. apple* : سورب کا پھل -

**sorbate,** *n.* : سوربی ایسڈ کا نمک -

**sorbic,** *a.* : سوربی -

**Sorbefacient,** *a. & n.* : (طب) جاذب ؛ جذب کرنے والی (دوا) -

**Sorbet,** *n.* : (۱) برت کی قلفی - (۲) شربت -

**Sorbonne,** *n.* : (۱) (تاریخ) جامعۂ پیرس کا شعبۂ دینیات جس کا سولھویں سترھویں صدی میں بڑا اثر تھا ؛ سوربون- (۲) پیرس کی قدیم یونیورسٹی کا ایک حصہ جس میں دینیات ، سائنس اور ادب کے شعبے ھیں -

**Sorcerer,** *n.* : جادوگر ؛ ساحر ؛ سیانا -

**sorceress,** *n.* : ساحرہ ؛ جادوگرنی -

**sorcery,** *n.* : جادو ؛ سحر -

*Sordamente, adv.* : (موسیقی) دبی ہوئی آواز میں ؛ گنگناتے ہوئے -

**Sordid,** *a.* : (۱) خسیس ؛ تنگ دل ؛ بخیل ؛ خست کا ؛ تنگ دلی کا - (۲) کمینہ ؛ ذلیل ؛ فرومایہ ؛ دنی - (۳) (رنگوں کے لیے ، حیوانیات اور نباتیات میں) میلا ؛ ملگجا (مثلاً *sordid blue*) - (۴) (قدیم) میلا ، گندہ ؛ ناپاک -

**sordidly,** *adv.* : کمینہ پن سے ؛ کنجوسی سے ؛ غلاظت سے -

**sordidness,** *n.* : (۱) نجاست ؛ گندگی - (۲) خست ؛ بخل- (۳) دنائت ؛ کمینگی -

**Sordine,** *n.* : تارباجوں کی آواز مدھم کرنے والا آلہ -

**Sore,** *n. a. & adv.* : (۱) دکھتا ہوا ؛ سوجا ہوا ؛ چھلا ہوا ؛ چوٹ کھایا ہوا - (۲) جھلایا ہوا ؛ بگڑا ہوا ؛ برہم - (۳) دل خراش ؛ ناگوار - (۴) (قدیم ، شعر) جانکاہ ؛ شدید ؛ سخت - (۵) دل خراش بات ؛ ناخوش گوار واقعے کی یاد ؛ دل کا زخم - (۶) شدت سے ؛ بری طرح - (۷) (اسم) خراش ؛ دکھتی جگہ ؛ پھوڑا -

*a sight for s. eyes* : جس کو دیکھ کر دل خوش ہوجائے ؛ نہایت خوش گوار -

*a bear with a s. head* : جھلایا ہوا -

**sorely,** *adv.* : شدت سے -

**soreness,** *n.* : خراش ، جلن ، شدت وغیرہ

**Sorel** : دیکھو Sorrel -

**Sorghum,** *n.* : گھاس کی وہ قسم جس میں باجرے اور چینی گنے کے پودے شامل ھیں -

**Soricine,** *a.* : چھچھوندر کی قسم کے ایک جانور سے متعلق -

**Sorites,** *n.* : (۱) (منطق) قیاس متواکمہ ؛ قیاس مسلسل - (۲) وہ مغالطہ جو کسی قضیے کی حدود خصوصاً تعداد کے معین نہ کرنے سے پیدا ہو -

**soritical,** *a.* : قیاس متواکمہ کے متعلق -

**Sorn,** *v. i.* : (اسکاچستان) زبردستی کا مہمان بننا ؛ مان نہ مان میں تیرا مہمان کا مصداق بننا -

**sorner,** *n.* : زبردستی کا مہمان -

**Sorority,** *n.* : (۱) عبادت گزار راہبات کی جماعت - (۲) (امریکہ) کالج یا یونیورسٹی میں عورتوں کی انجمن -

**Sorosis,** *n.* : (نباتیات) بر انبار گودے دار مرکب پھل جیسے شہتوت ، انناس -

**Sorra,** *adv.* : (آیرستانی عامیانہ) ہرگز نہیں -

**Sorrel,** *n.* : ترشہ ؛ کھٹا میٹھا ؛ چوکا ؛ کھٹی گھاس -

**Sorrel,** *a. & n.* : …) سرخی مائل بادامی رنگ کا - (۲) اس …ک کا جانور خصوصاً گھوڑا - (۳) تیسرے سال کا ھرن (*s. buck*)-

**Sorrow,** *n. & v. i.* : …) غم ؛ رنج ؛ اندوہ ؛ الم ؛ ملال - (۲) …یبت ؛ تکلیف ؛ بپتا - (۳) گریہ و بکا ؛ آہ و زاری ؛ واویلا ؛ …تم - (۴) غمگین ہونا ؛ رنجیدہ ہونا ؛ دل گیر ہونا ؛ غم کرنا ؛ …م کرنا ؛ کف افسوس ملنا - (۵) ماتم کرنا ؛ سوگ کرنا ؛ …یا (کسی کو) -

*the Man of Ss.* : …ضرت عیسیٰ -

**sorrowful,** *a.* : …گین ؛ دل گیر ؛ ملول ؛ اندوہ ناک -

**sorrowfully,** *adv.* : …ل گیری سے ؛ اندوہ ناک طریقے سے -

**sorrowfulness,** *n.* : …گینی ؛ دل گیری -

**sorrower,** *n.* : …تم کرنے والا -

**sorrowing,** *a.* : …گوار -

**Sorry,** *a.* : …) متاسف ؛ رنجیدہ ؛ غمگین - (۲) برا ؛ گھٹیا ؛ …یر ؛ ادنیٰ درجے کا -

*s. for oneself* : …وز مرہ) افسردہ خاطر -

**sorry,** *n.* : …ی معاف کرنا !

**sorrily,** *adv.* : …یا طریقے سے -

**sorriness,** *n.* : …ی ہونا ؛ گھٹیا پن -

**Sort,** *n.* : …) قسم ؛ نوع ؛ جنس - (۲) (قدیم) طریق ؛ طرز ؛ …ر - (۳) (طباعت) ٹائپ کے متفرق حروف -

*of ss.* : …ہرستوں میں آتا ہے) متفرق ، کئی قسم کی ملی …ی (چیزیں) -

*of a s.* : …ک طرح کا -

*of sorts* : …بول چال) ایک قسم کا -

*in some s.* : …دب) ایک حد تک -

*out of ss.* : …ست ؛ مضمحل (جس کی طبیعت ناساز ہو) ؛ …سردہ ؛ منغص ؛ کبیدہ خاطر -

**Sort,** *v. t. & i.* : …) قسموں میں تقسیم کرنا ؛ ایک ایک قسم کی چیزوں … الگ الگ کرنا - (۲) چن لینا ؛ چھانٹنا ؛ چھانٹ کر الگ کرنا - (۳) مطابقت رکھنا -

**sortable,** *a.* : …بل تقسیم ؛ جو چھانٹا جا سکے -

**sorter,** *n.* : …ھانٹنے والا ؛ تقسیم کرنے والا -

**Sortes,** *n. pl.* : …ور مر' ورجل کی کتابوں اور بائبل وغیرہ … فال نکالنا -

**Sortie,** *n.* : …ھاوا ؛ حملہ خصوصاً محصور فوج کا -

**Sortilege,** *n.* : …رعہ اندازی سے فال دیکھنا -

**Sortition,** *n.* : …رعہ اندازی -

**Sorus,** *n.* : …نباتیات) انبارہ ؛ چھوٹے بیجوں کی گٹھلیوں کا …چھا جو فرن کے ورق کے پیچھے ہوتا ہے -

**-sory** : …ory - کی ایک خاص شکل اُن لاطینی مصدروں میں جن …ے اسم مفعول کے آخر میں s ہو لگا کر صفات بناتے ھیں مثلاً *accessory*) -

**S O S,** *n.* : (۱) فریادی پیام ؛ لاسلکی پیام جس سے مراد یہ ہے کہ ہم …مصیبت میں ھیں ، ھماری مدد کرو - (۲) کسی گم شدہ کے نام لاسلکی …اشتہار (جان ہار عزیز سے ملنے کے لئے یا ایسے ہی موقع پر) -

**So-so,** *a. & adv.* : …چھ یوں ہی سا ؛ اچھا نہیں -

*Sostenuto, adv.* : …موسیقی) کھینچ کر -

**t, n. & v. i.** : (۱) پرانا شرابی ؛ پکا شرابی ؛ شراب کا بندہ ؛ وہ شخص جس کی عقل شراب خواری سے خبط ہوگئی ہو - (۲) کثرت سے شراب پینا ؛ شراب پی کر غین ہو جانا -

**sottish,** *a.* : شراب خوار ؛ شرابی -

**sottishly,** *adv.* : شرابیوں کی طرح -

**sottishness,** *n.* : شرابی ہونا -

**theby's,** *n.* : لندن میں سود بی کی دکان جس میں کتابیں اور مخطوطات نیلام ہوتے ہیں -

**thic,** *a.* : سیارہ شعرائے یمانی کے متعلق ؛ کلب الجبار یا کلب الجوزا کے متعلق -

*s. year* : مصری سال، ۳۶۵ دن اور چھ گھنٹے کا -

*s. cycle* : ۱۴۶۰ یا ۱۴۶۱ شمسی سال کا دور -

*to voce, adv.* : آہستہ سے ؛ چپکے سے ؛ زیر لب -

**u,** *n.* ( pl. -s pr. -z ) (۱) مختلف قسم کے فرانسیسی سکے - (۲) ( غلط استعمال ) پانچ سانتم کا سکہ جو ڈھائی پیسے کے برابر ہوتا ہے -

*hasn't a s.* : ( روز مرہ ) اس کے پاس ٹکا بھی نہیں -

**ubrette,** *n.* چنچل ماما وغیرہ کا پارٹ ( کومیڈی میں ) -

**uchong,** *n.* : سیاہ چائے کی ایک قسم جو سب سے کم مدت کی اگی ہوئی پتیوں کی تیار کی جاتی ہے -

**udanese,** *a. & n.* : (۱) سوڈانی ، سوڈان کا - (۲) سوڈان کا باشندہ -

**ouffle,** *n.* : ( طب ) ہلکی سی مسلسل آواز جو قلب وغیرہ سے سنائی دیتی ہے -

**ouffle,** *a. & n.* : (۱) نمش کی طرح جھاگ دار - (۲) ایک پر تکلف کھانا جو انڈے کی سفیدی کو پھینٹ کر تیار کرتے ہیں -

**ough,** *n. & v. i.* : سائیں سائیں کی آواز ؛ سائیں سائیں کرنا ( ہوا کا پتوں وغیرہ میں ) -

**ought** : دیکھو seek -

**oul,** *n.* : (۱) روح ؛ آتما - (۲) ضمیر ؛ طبیعت ؛ باطن - (۳) عقل ؛ ادراک ؛ ذہن - (۴) نفس ؛ جان - (۵) کسی کام یا چیز کا سب سے اہم جز ؛ کسی جماعت یا ادارے کا سب سے اہم اور سر گرم رکن ؛ روح و رواں ؛ جان - (۶) نفس ؛ ذات ( بمعنی شخص )- (۷) روح دینی یا اخلاقی - (۸) (کسی صفت کا) مجسمہ، پتلا ؛ زندہ نمونہ - (۹) مردہ - (۱۰) شخص ؛ نفر -

*commend one's s. to god* : ( مرتے وقت ) خدا سے لولگانا -

*upon my s.* : واللہ -

*cannot call his s. his own* : دوسرے کے بس میں ہے -

*soul-destroying* : روح کو ہلاک کرنے والی -

**(-) souled,** *a.* : (-) روح والا -

**soulless,** *a.* : بے روح ؛ بے درد -

**soullessly,** *adv.* : بیدردی سے -

**soullessness,** *n.* : بے روح ہونا -

**Soulful,** *a.* : پر از جذبات ؛ دل نشین ؛ پر مغز ؛ پر معنی -

**soulfully,** *adv.* : دل نشین یا پر معنی انداز سے -

**soulfulness,** *n.* : دل نشین یا پر معنی ہونا -

**Sound, (sow-)- a. & adv.** : (۱) تندرست ؛ صحیح ؛ بے روگ - (۲) صحیح سلامت ؛ بےداغ ؛ اچھا (جو سڑا ہوا نہ ہو ) ؛ ثابت (جو ٹوٹا ہوا نہ ہو ) - (۳) درست ، صحیح ، محکم ( دلیل ) ؛ معقول- (۴) ( شرکت کمپنی، بنک وغیرہ کی نسبت ) معتبر ؛ کھرا ؛ اچھی ساکھ والا - (۵) گہری ، غفلت کی ( نیند ) ؛ غافل ( سونے والا ) - (۶) پوری پوری ( موست ، کندی ) ؛ سخت ، شدید ( کوڑے وغیرہ کی مار ) - (۷) ( متعلق فعل ) غافل ، چین سے ( سویا ہوا ) -

*a s. mind* : صحیح عقل -

*s. in life & limb* : چاق چوبند -

**soundly,** *adv.* : پوری طرح -

**soundness,** *n.* : صحت -

**Sound,** *n. & v. i. & t.* : (۱) آواز ؛ صوت - (۲) وہ موج جس سے آواز پیدا ہوتی ہے ؛ موج آواز - (۳) تلفظ ؛ آواز - (۴) خالی خولی الفاظ - (۵) اثر (جو کسی بات کو سن کر پڑے) - (۶) آواز دینا ؛ بجنا - (۷) معلوم ہونا (اچھا برا وغیرہ) - (۸) بجانا (کوئی باجا) - (۹) آگاہ کرنا ؛ خبر دینا جیسے ( *s. a note of alarm* )- (۱۰) خوف کا اعلان کرنا (بگل وغیرہ کے ذریعے) (جیسے *s. a retreat* ) - (۱۱) ڈنکا بجانا ؛ مشہور کرنا جیسے ( *s. his praises far & wide* ) - (۱۲) جانچنا ؛ امتحان کرنا ( ریل گاڑی کے پہیوں کو ہتوڑی سے ٹھونک کر ؛ قلب ، شش وغیرہ کی حرکت کو سن کر ) -

*musical s.* : نغمہ ؛ صوت موسیقی جو باقاعدہ، متواتر اور متصل تموج سے پیدا ہو جائے ؛ سریلی آواز -

*s. board* : = *soundingboard*

*s. bow* : گھنٹی ( جرس ) کے کنارے کا موٹا حصہ جہاں موگری سے آواز پیدا ہوتی ہے -

*s. hole, s. post* : وہ سوراخ جو بعض آلات موسیقی کے اگلے حصے میں ہوتا ہے -

*s. film* : بولتا فلم -

*s. proof* : دیکھو (۲) proof -

*s. shadow* : کسی بڑے جسم کے حائل ہونے سے آواز کا رکنا -

*s. wave* : آواز کی موج ؛ موج آواز -

**sounding,** *a.* : (۱) خالی خولی ؛ محض الفاظ کی - (۲) شان دار ؛ رعب دار -

*sounding board* : (۱) ایک قسم کا چتر جو آواز کو سامعین تک پہنچانے کے لیے عام تقریر گاہوں میں لگایا جاتا ہے - (۲) لکڑی کی ایک پتلی تختی جو باجوں میں آواز کو بڑھانے کے لیے لگا دیتے ہیں -

**soundless,** *a.* : بے آواز -

**Sound, (sow-),** *v. t. & i. & n.* : ( سمندر ، ندی، نالا یا حوض وغیرہ کا ) عمق دریافت کرنا - (۱) گہرائی ناپنا ؛ (۲) سمندر کی تہہ کی مٹی وغیرہ نکال کر دیکھنا - (۳) جہاز کے پیندے میں پانی کی گہرائی- (۴) سلائی سے ( مثانہ وغیرہ کا ) حال معلوم کرنا - (۵) مچھلی خصوصاً وہیل کا غوطہ لگا کر سمندر کی تہہ میں چلا جانا - (۶) اندازہ لینا ؛ باتوں باتوں میں کسی کی رائے خیال وغیرہ دریافت کرنا ؛ سن گن لینا ؛ ٹوہ لینا- (۷) (اسم) جراح کی سلائی -

*s. line, s. apparatus* : ساھول کی قسم کی چیز جس سے سمندر کی تہہ کی مٹی نکالتے ہیں -

*s. rod* : سلاخ ، جس سے جہاز کے پیندے میں پانی کی

گہرائی معلوم کی جاے -

**Sound, (sow-), n.** (۱) آبنائے - (۲) مچھلی کا پھکنا - (۳) دہ ، شاخہ مچھلی جس کے منہ سے کالی رال بہتی ہے -

**Sounder, n.:** (۱) ( قدیم ) جنگلی سوروں کا گلہ - (۲) ( مصنوعی قدیم ) جنگلی سور کا بچہ -

**Sounder, n.:** (۱، (۲) sound کا اسم فاعل - (۲) تار برقی کا ریسیور یعنی سننے کا آلہ -

**Sounder, n.:** soun l (۳) کا اسم فاعل -

*flying s.:* عمق پیما آلہ جو چلتے جہاز میں استعمال کیا جاتا ہے -

**Soundings, n. pl.:** (۱) دیکھو sound (۳) - (۲) ( جمع ) سمندر میں کنارے کے قریب جگہ جہاں گہرائی ناپی جاسکے -

**Soup, n.:** یخنی ؛ شوربا ؛ سوپ -

*s. -kitchen:* خیرات خانہ جہاں سوپ غربا میں مفت تقسیم کیا جاتا ہے -

*s. -ticket:* چٹھی یا ٹکٹ جس کے ذریعے خیرات خانے سے سوپ ملتا ہے -

*s. -maigre:* پتلا شوربا ( جو اکثر ترکاری سے تیار ہوتا ہے ) -

*s. -plate:* رکابی جس میں سوپ نکالتے ہیں -

*in the s.:* ( عامیانہ ) مشکلات میں -

**soupy, a.:** سوپ کا سا -

**Soupcon, n.:** (۱) ذرا سی چاشنی ؛ خفیف سا مزہ - (۲) خفیف سی جھلک ' شائبہ -

**Sour, n.:** (۱) ترش ؛ کھٹا ؛ حامض - (۲) کوتی ؛ خمیر کی سی ( خوشبو ) - (۳) مرطوب ؛ سیلی ہوئی ( زمین ) - (۴) چڑ چڑا ؛ تیز ( مزاج )؛ کھرا ؛ بد مزاج ' چڑ چڑے مزاج کا (آدمی)- (۵) ترش ہونا یا کرنا ؛ پھٹنا ( دودہ کا ) - (۶) چڑ چڑا یا بد مزاج کر دینا -

*s. dock:* ایک ترش پھل ' جس کی فصل سال میں ایک دفعہ ہوتی ہے -

**sourish, a.:** کھٹاسا ؛ چڑ چڑا سا -

**sourness, n.:** کھٹا پن؛ کھٹاس؛ ترشی؛ چڑ چڑا پن؛ بد مزاجی-

**sourly, adv.:** ترشی کے ساتھ ؛ چڑ چڑے پن سے -

**Source, n.:** (۱) منبع ؛ سر چشمہ ؛ سوتا - (۲) ماخذ ؛ ذریعہ - (۳) بنیاد ؛ جڑ -

s. *book:* ماخذ ؛ مصدر -

**Sourdine, n.:** ( ۱ ) ہار مونیم میں مدھم سر کا پردہ - ( ۲ ) دیکھو sordene -

**Sour-sop, n.:** (۱) ایک پودا جو جزائر غرب الہند میں ہوتا ہے - (۲) اس کا پھل -

**Souse, n. & v. t. & adv.:** ( ۱ ) اچار ( نمک اور پانی کا ) - (۲) سور کے سری پائے اور کان کا اچار - (۳) غوطہ ؛ ڈبکی ؛ تر کرنا - (۴) اچار ڈالنا - (۵) (سیال شے میں) ڈالنا یا پڑنا ؛ غوطہ دینا ؛ ڈبونا ؛ شرابور کرنا ؛ تریڑا دینا - (۶) زن سے ؛ زناٹے سے؛ نہایت تیزی سے جیسے (*came s. into our midst*) -

**Soutache, n.:** خوبصورت حاشیہ جو کپڑے کے گرد لگایا جاتا ہے -

**Soused:** ( عامیانہ ) نشہ میں دھت -

**Soutane, n.:** پادریوں کا چوغا ؛ جبہ ؛ عبا -

***Souteneur, n.:*** بی کا یار ؛ کسبی کی کمائی کھانے والا ؛ بھڑوا -

**South, adv. n., a. & v. i.:** ) جنوب کی طرف ؛ دکھن طرف - ( ۲ ) جنوب ؛ دکھن - ( ۳ ) انگلستان ' اسکا ستان' آئرستان یا یورپ کا جنوبی حصہ ؛ امریکہ کی جنوبی استیں - (۴) جنوبی؛ جنوب کے رخ کا ؛ جو جنوب میں واقع و ؛ دکھنی ؛ دکھن کا رهنے والا - (۵) جنوب کی طرف حرکت کرنا چلنا؛ ( چاند کا ) کسی مقام کے خط نصف النہار سے گزر جانا -

*s. of.* فلاں مقام سے ) جنوب کو ؛ جنوب کی طرف -

*S. E., S. W.:* دن کے ڈاک خانے کے حلقے -

*S. Downs:* ہمپشائر اور وسکس (واقع انگلستان) کی کھریا کی اڑیاں جو چرا گاھوں کے لیے مشہور ہیں -

**southdown:** ا ) بھیڑوں کی ایک نسل جو اِن پہاڑیوں سے دا ہوتی ہے اور جس کا گوشت بہت عمدہ سمجھا جاتا ہے - ) ان پہاڑیوں کا -

*S. Kensington:* ) لندن کے حلقۂ جنوبی کینسنگٹن کا عجائب نہ - (۲) علم اور آرٹ کی فضا جو اس کی بدولت پیدا ہوگئی ہے-

*S. Sea:* تاریخ ) بحر الکاہل -

*S. Sea Bubble:* ب تجارتی تحریک کا نام جس کا مقصد نوبی امریکا میں تجارت کرنا تھا - سنہ ۱۷۲۰ ع میں یہ ریک بیٹھ گئی -

**southward, a. & n.:** ) سمت جنوب - (۲) جنوب کی ت کا؛ جنوبی-

**southwards, adv.:** وب کی طرف ؛ جنوب کی سمت -

**Southeaster, souther, nn.:** ) جنوبی مشرقی ہوا ؛ وہ ا جو جنوب مشرق کی طرف سے آئے - ) جنوبی ہوا ؛ وہ ہوا جو جنوب کی طرف سے آئے -

**Southerly, a. & adv.:** ) جنوب کی طرف ؛ دکھن کی طرف - ) جنوبی ہوا ؛ وہ ہوا جو جنوب سے آئے -

**Southern, a. & n.:** ) دکھنی؛ جنوبی؛ جنوب کا؛ جو جنوب میں نع ہو - (۲) جنوب رخ ؛ جنوب کی سمت کا ؛ جنوب رویہ - ) ( شاذ ) جنوبی ہوا -

**southerner, n.:** نوب کا باشندہ؛ دکھنی؛ (خصوصاً) امریکہ کی نوبی ریاستوں کا باشندہ ؛ امریکہ کی جنوبی ریاستوں کا رهنے لا ؛ جنوب کا رهنے والا -

*southernwood:* ک خوشبو دار پھول کا پودا -

*southernmost:* نتہائی جنوبی

**Southing, n.:** ) جنوب کی رخ سفر کرنا ؛ چاند کا کسی مقام کے خط صف النہار سے گزرنا - (۲) عرض بلد کا تفاوت ( جو سمندر میں جنوبی سمت کو سفر کرنے سے واقع ہو ) -

**Southron, a. & n.:** ) ( اسکاچستان قدیم) انگریزی؛ انگلستان کا - ۲) انگریز ( حقارت کے طور پر کہتے تھے ) -

**Southwester, n.:** ) جنوبی مغربی ہوا ؛ وہ ہوا جو جنوب مغرب سے آتی ہو - (۲) ایک طرح کی پانی روک ہیٹ جس کا پچھلا کنارہ چوڑا ہوتا ہے تاکہ گردن کی اچھی طرح حفاظت ہو -

**Souvenir, n.:** ) نشانی ؛ یادگار ؛ تحفہ جو یادگار کے طور پر یا جائے ؛ وہ چیز جو کسی مقام کی یاد دلاتی رہے -

**Sovereign, a. & n.:** ۱) اعلیٰ؛ سب سے برتر- (۲) نہایت؛ بےحد- (۳

جسے اقتدار اعلیٰ حاصل ہو - (۴) نہایت عمدہ ؛ تیر بہ ہدف ؛ حکمی ( دوا ' تدبیر وغیرہ ) - (۵) فرماں روا ؛ مقتدر اعلیٰ - (۶) بادشاہ ؛ شہنشاہ ؛ مہاراجہ ؛ سلطان - (۷) انگریزی طلائی سکہ بیس شلنگ کا ؛ گنی -

*s. power* : اقتدار اعلیٰ ؛ فرماں روا قوت -

*the s. good* : دیکھو Summum Bonum -

**sovereignty**, *n.* : فرماں روائی ؛ حکومت -

**sovereignly**, *adv.* : ( قدیم ) سب سے بہتر ؛ حکمی طور پر ؛ نہایت ؛ بے حد -

**Soviet**, *n.* : (۱) (روس) سوویت؛ وہ کونسل جس کو کسی چھوٹے حلقے کے مزدور اور سپاہی منتخب کرتے ہیں - (۲) صوبے کی کونسل جس کو یہ کونسلیں منتخب کرتی ہیں - (۳) روسی مجلس نمایندگان یا پارلیمنٹ جسے صوبے کی کونسلیں منتخب کرتی ہیں -

*Union of Soviet Socialist Republic = U. S. S. R.* : روس کا پنچایتی پرجا راج -

**Sow**, *v. t.* : (۱) بونا ( بیج ) - (۲) بونا (کھیت وغیرہ میں) بیج کا ؛ تخم ریزی کرنا ؛ کھیت میں لگانا - (۳) ( استعارتاً ) ( کسی چیز کا ) فرش سا بچھا دینا -

*s. the seeds of dissension &c.* : جھگڑے وغیرہ کا بیج بونا -

*must reap what you s.* : جیسا کروگے ویسا بھروگے -

**sower**, *n.* : بونے والا -

**sowing**, *n.* : بونا ؛ بونی ؛ تخم ریزی -

**Sow**, *n.* : (۱) سورنی ؛ سور کی مادہ - (۲) ایک قسم کی دیمک (s. -bug) - (۳) بڑا حوض جس میں لوہا پگھل کر اِدھر اُدھر کی نالیوں میں جاتا ہے - (۴) لوہے کا بڑا سا ڈلا جو نالیوں میں جم جاتا ہے -

*as drunk as a s.* : نشے میں چور -

*sow back* : ریت کا ایک نیچا سا ٹیلا -

*sow bread* : پہاڑی کنول -

*s. -thistle* : ایک پودا جس میں چھوٹے چھوٹے زرد پھول لگتے ہیں اور جس کی شاخوں میں سے دودھ نکلتا ہے -

**Soy**, *n.* : گوشت کے ساتھ کھانے کی چٹنی ( *sauce* ) جو جاپان اور چین میں ایک قسم کے مٹر سے تیار ہوتی ہے -

**Sozzled**, *a.* : ( عامیانہ ) نشہ میں چور -

**Spa**, *n.* : (۱) وہ مقام جہاں معدنی چشمہ ہو - (۲) معدنی چشمہ -

**Space**, *n.* : (۱) مکان؛ فضاے بسیط - (۲) عرصۂ زمانی ؛ مدت ؛ وقفہ - (۳) جگہ ؛ خالی جگہ ؛ فصل ؛ لفظوں یا ٹائپ کے حروف کا درمیانی فاصلہ - (۴) ٹائپ جو فصل کے لیے لفظوں کے درمیان لگاتے ہیں ؛ اسپیس -

*s. -bar* : ( ٹائپ رائٹر میں ) وہ پٹی جو الفاظ میں فصل دینے کے لئے استعمال ہوتی ہے ؛ فصل پٹی -

*s. -time* : ( فلسفہ ) زمان مکان ؛ مخلوط زمان و مکان ؛ آئن سٹائن کے نظریے کے مطابق ابعاد ثلاثہ کے علاوہ چوتھا بعد -

*s. -writer* : اجرت پر مضمون لکھنے والا ( اخبار میں کالم یا سطر کے حساب سے ) -

*s. -writing* : اجرت پر مضمون لکھنا -

**spaceless**, *a.* : بے مکان ؛ بے فصل ؛ بے وقفہ -

**Space**, *v. t. & i.* : (۱) فصل رکھنا؛ فصل دینا ؛ بین السطور چھوڑنا - (۲) ٹائپ رائٹر وغیرہ کی تحریر میں الفاظ کے درمیان صحیح فصل رکھنا -

*s. out* : الفاظ کے درمیانی فصل کو بڑھا دینا ؛ الفاظ کو زیادہ فصل سے جمانا -

**spacer**, *n.* : فاصلہ ٹھیک کرنے کا پرزہ -

**spacing**, *n.* : فصل دینا یا دیا جانا -

**Spacious**, *a.* : فراخ ؛ وسیع ؛ کشادہ ؛ لمبا چوڑا ؛ جس میں زیادہ گنجائش ہو -

**spaciousness**, *n.* : فراخی ؛ گنجائش -

**spaciously**, *adv.* : وسعت کے ساتھہ -

**Spade**, *n. & v. t.* : (۱) پھاوڑا؛ بیلچہ - (۲) اسی قسم کا کوئی اور اوزار - (۳) حکم ' تاش کا ایک رنگ ؛ اس رنگ کا پتا - (۴) اس رنگ کے کل پتے - (۵) پھاوڑے یا بیلچے سے زمین کھودنا - (۶) ایک خاص قسم کے چھرے سے مچھلی کی چربی نکالنا -

*call a s. a s.* : صاف صاف بات کہنا ؛ لگی لپٹی نہ رکھنا -

*s. bayonet* : چوڑے پھل کا بیلچہ جو ہتیار کا بھی کام دیتا ہے -

*s. husbandry* : گہری کھدائی کی کاشت ؛ کاشت کا وہ طریقہ جس میں زمین کو گہرا کھود کر بیج ڈالا جاتا ہے -

*s. guinea* : جارج سوم شاہ انگلستان کے عہد کی گنی جس کی ڈھال حکم کے پتے کے نقش سے مشابہ تھی -

**spadefull**, *n.* : بیلچہ بھر ؛ جتنا ایک بیلچے پر آسکے -

**Spadger**, *n.* : ( عامیانہ ) **sparrow** کی خرابی ؛ چڑی ؛ چڑیا ؛ کنجشک -

**Spadille(-il)**, *n.* : تاش کے بعض کھیلوں میں حکم کے پتے کو کہتے ہیں -

**Spadix**, *n.* : طلعہ ؛ بال کی شکل کا پھول جس کے بیچ میں گداز تنا ہو اور جو ایک غلاف میں چھپا ہو -

**spadiceous, spadicose**, *aa.* : (ایسا پھول) غلاف میں لپٹا ہوا -

**Spado**, *n.* : ( قانون ) ناقابل اولاد ؛ ناقابل تناسل ؛ ( مرد یا عورت ) جس کے اولاد نہ ہوسکتی ہو -

***Spaghetti(-ge-)***, *n.* : ایک قسم کی فیتے کی طرح کی چوڑی سویاں -

**Spahi-, ee** ( *spahhe* ) *n.* : (۱) ترکی بے قاعدہ فوج کا سوار ( چودھویں صدی ) - (۲) فرانس کے الجیری رسالے کا سوار -

**Spake** : دیکھو speak -

**Spall**, *v. t. & i. & n.* : (۱) لکڑی چیرنا ؛ لکڑی کی چھپٹیاں الگ کرنا ؛ لکڑی کے پتلے پتلے ٹکڑے کاٹنا - (۲) خام دھات کو توڑ کر قسم معلوم کرنا - (۳) چھپٹی ؛ لکڑی کا پتلا ٹکڑا -

**spalder**, *n.* : لکڑھارا وغیرہ -

**Spalpeen**, *n.* : کمینہ ؛ بدمعاش ؛ بدذات -

**Span**, *v. t. & i.* : (۱) ( پل کا دریا پر ) بنا ہوا ہونا؛ ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک پھیلا ہونا ؛ عبور کرنا - (۲) ( استعارتاً ) ( حافظے کا زمانے پر ) محیط ہونا؛ احاطہ کرنا - (۳) ( دریا پر ) پل بنانا؛ عبور کرنا - (۴) ( رقبے ' وسعت ' اہمیت وغیرہ کا ) اندازہ کرلینا ؛ قیاس کرلینا ؛ احاطہ کرلینا - (۵) ( بحری ) *boom* کے گرد رسیوں سے احاطہ کرنا - (۶) تتلی ( تیتری ) کے پھل روپ کی طرح کوہ تے ہوے چلنا -

**Span**, *n.* : (۱) پورا پھیلاو ؛ پوری لمبان وغیرہ - (۲) مدت ؛ عرصہ - (۳) پل کی کوٹھیوں کا درمیانی فاصلہ - (۴) ( باغ کا ) حرارت خانہ وغیرہ - (۵) ایک بالشت کی لمبان ؛ بالشت = ۹ انچ - (۶) قلیل مدت (جیسے *our life is but a s.*) - (۷) (بحری) رسا '

جیسے دونوں سروں پر باندھ کر بیچ میں چرخی وغیرہ کے گرد پھنسا دیتے ھیں؛ دوھرا رسا جو لوھے کے حلقوں سے جڑا ھو - (۸) (نو آباد یہاے امریکا میں) گھوڑے یا خچروں کی جوڑی -

*s. -dogs* : لوھے کی سلاخوں کے جوڑے جن میں لکڑی پھنسانے کے لیے پنجے لگے ھوتے ھیں -

*s. roof* : دو طرفہ سلامی چھت -

*s. -worm* : تتلی کا پہل روپ -

**Spandrel,** *n.* : (۱) محراب کے کسی ایک سرے اور اس چوکھٹے کے درمیان کا فاصلہ جو اس کے گرد ھوتا ھے - (۲) دو محرابوں کے سروں کے نقطۂ اتصال اور چوکھٹے کے درمیان کا فاصلہ -

**Spangle,** *n. & v. t.* : (۱) ستارہ؛ سلمہ؛ چھوٹی چمک دار چیز جو کپڑوں پر ٹانکتے ھیں - (۲) کوئی چھوٹی چمک دار چیز - (۳) اسفنج کا سا مواد جو بلوط کے درخت سے خارج ھوکر پتوں پر جم جاتا ھے *s.- oak* - (۴) سلمے ٹانکنا یا جڑنا؛ ستارے ٹانکنا -

**spangly,** *a.* : ستارے دار؛ سلمے دار -

**Spaniard,** *n.* : باشندۂ ھسپانیہ؛ ھسپانوی -

**Spaniel,** *n.* : (۱) اسپینیل کتا؛ ایک قسم کا کتا، جس کے لمبے لمبے ریشم کے سے بال اور ڈھیلے اور نیچے گرے ھوے کان ھوتے ھیں، مالک سے بہت ھل جاتا ھے اور آسانی سے سدھا یا جا سکتا ھے - (۲) (استعارتاً) خوشامدی؛ چاپلوسی کرنے والا -

*King Charles's s.* : سیاہ اور بادامی رنگ کا اسپینیل کتا -

**Spanish,** *a. & n.* : (۱) ھسپانوی؛ ھسپانیہ کا؛ ھسپانیہ والوں میں کا؛ ھسپانوی زبان کا - (۲) ھسپانوی زبان؛ ھسپانوی -

*S. Armada* : دیکھو *Armada* -

*S. black, S. red, S. white* : مختلف رنگوں کے نام ھیں جو رنگ ریزی اور رنگ سازی میں کام آتے ھیں -

*S. fly* : سبز چمک دار کیڑا جسے قوت باہ کے لئے استعمال کرتے ھیں؛ سون مکھی -

*S. fowl* : گھریلو مرغیوں کی ایک قسم جن کے چمک دار سبزی مائل پر ھوتے ھیں -

*S. grass* : ایک قسم کی گھاس جو جنوبی ھسپانیہ اور شمالی افریقہ سے چٹائی، کاغذ اور ٹوکریاں بنانے کے لئے کثرت سے باھر جاتی ھے -

*S. main* : (تاریخ) جنوبی امریکا کا شمال مشرقی ساحل دریاے اوری نوکو اور پاناما کے درمیان اور بحیرۂ کرے بی این سے ملا ھوا -

*S. windlass* : لکڑی کے استعمال کی ترکیب جو رسی یا مرھم پٹی کے کسنے کے لئے بیرم کا کام دے -

*War of the S. succession* : ھسپانوی تخت نشینی کی جنگ؛ وہ جنگ جو چارلس ثانی شاہ اسپین کے لاولد مرنے پر ایک طرف فرانس اور بیویریا اور دوسری طرف انگلستان، پروشیا اور صوبہ ھاے متحدہ (ھالینڈ وغیرہ) کے درمیان سنہ ۱۷۰۱ سے ۱۷۱۴ تک جاری رھی -

**Spank,** *v. t. & i. & n.* : (۱) چوتڑوں پر تھپڑ یا جوتیاں مارنا - (۲) (گھوڑے کو) ھاتھ سے یا چابک سے مار کر چلانا - (۳) گھوڑے کا پویہ چلنا - (۴) تھپڑ یا جوتی وغیرہ جو چوتڑوں پر پڑے - ٹھکائی؛ مار؛

**spanking,** *n.* : چوتڑوں پر تھپڑ یا جوتیاں پڑنا یا مارنا -

**Spanker,** *n.* : (۱) spank کا اسم فاعل - (۲) تیز رو گھوڑا؛ باد پا - (۳) بہت بڑی جسامت کا شخص یا چیز؛ عجیب و غریب صفات کا شخص یا چیز؛ وہ شخص یا چیز جسے دیکھ کر آنکھیں کھل جائیں - (۴) اگلا پچھلا بادبان جو پچھلے مستول سے پرے لگایا جاتا ھے -

**Spanking,** *a. & adv.* : (روز مرہ) عجیب و غریب؛ نہایت عمدہ؛ اعلیٰ درجے کا؛ شدید، موافق (ھوا)؛ بڑے لطف کا -

**Spanless,** *a.* : (شعر) بیکراں؛ نا محدود -

**Spanner,** *n.* : (۱) Span کا اسم فاعل - (۲) پیچ پر ڈھبری کسنے کا آلہ - (۲) پیچ کش - (۳) پل کی قینچی جو مضبوطی کے لئے لگا دیتے ھیں - (۴) وہ ڈنڈا جو انجن میں متوازی حرکت کرنے والے پرزوں کو ملاتا ھے؛ اسپینر - (۵) تتلی کا پہل روپ -

**Spar,** *n. & v. t.* : (۱) مضبوط بلی؛ خصوصاً وہ جس سے جہاز کا مستول وغیرہ بنایا جاتا ھے - (۲) جہاز میں بلی لگانا یا رکھنا؛ جہاز کو بلیوں کی مدد سے اتھلے پانی سے نکال لے جانا -

*s. -buoy* : تیرنے والی بلی جس کا ایک سرا لنگر گاہ سے اس طرح جکڑا ھوا ھو کہ دوسرا سرا اوپر اٹھا رھے -

*s. -deck* : جہاز کا پورا بالائی فرشہ -

**Spar,** *n.* : ایک قلمی بناوٹ کی معدنی چیز، جس میں چمک نہیں ھوتی اور جس کی پرتیں آسانی سے الگ ھو جاتی ھیں؛ اسپار -

*calcareous s.* : چونے کا کچا کاربونیٹ؛ کیلسائٹ -

*Derbyshire s., flour s., Iceland s.* : بلور کی قسمیں جو عینک میں کام آتی ھیں -

**Spar,** *v. i. & n.* : (۱) مکے چلانا؛ گھونسے چلانا (مٹھی باندھ کر اس طرح ھاتھ چلانا جیسے گھونسے مارتے ھیں) - (۲) تو تو میں میں کرنا؛ گلشپ کرنا؛ جھگڑنا - (۳) مرغوں کا لڑنا (خاروں پر فلاٹ چڑھا کر) - (۴) گھونسا بازی کے پینترے؛ مکا بازی کا مقابلہ؛ مرغوں کی لڑائی - (۵) (استعارتاً) آپس میں تو تو میں میں یا بحث کرا دینا -

**Sparable,** *n.* : بوٹوں کے تلے اور ایڑی میں لگانے کی کیل جس کا سرا موٹا نہیں ھوتا -

**Spare,** *a. & n.* : (۱) قلیل؛ سادہ (*s. diet*) - (۲) دبلا پتلا؛ چھریرا (*a man of s. frame*) - (۳) ضرورت سے زائد؛ فالتو؛ فرصت کا (وقت) - (۴) جو وقت بے وقت کے لئے اٹھا رکھا جاے؛ زائد - (۵) مشین کا زائد پرزہ -

*spare rib* : سور کے سینے میں پسلیوں کا اوپر کا حصہ جس میں گوشت کم ھوتا ھے -

**sparely,** *adv.* : کفایت کے ساتھ -

**spareness,** *n.* : دبلاپا؛ چھریرا پن -

**Spare,** *v. t. & i.* : (۱) کمی کرنا؛ کوتاھی کرنا؛ کسر کرنا؛ خست کرنا؛ اٹھا رکھنا (جیسے مارنے میں کمی کی اور بچہ بگڑا *s. the rod & spoil the child*) - (۲) کسی چیز کے بغیر کام چلانا؛ اپنی ضرورت سے بچا کر دوسرے کو دینا؛ ضرورت نہ پڑنا - (۳) (قدیم) باز رھنا؛ پرھیز کرنا - (۴) معاف رکھنا (جیسے *s. me these protestations* مجھے ان لمبے چوڑے دعووں سے معاف رکھو) - (۵) بخش دینا؛ نہ لینا (جان وغیرہ)؛ در گذر کرنا - (۶) ٹھیس نہ لگانا (جذبات وغیرہ کو)؛ لحاظ رکھنا - (۷) کفایت شعاری برتنا؛ کم خرچ کرنا -

**sparingly,** *adv.* : خست سے؛ کمی کے ساتھ -

**sparingness,** *n.* : خست؛ کوتاھی؛ کمی -

**Sparger,** *n.* : عرق پاش؛ ایک آلہ جو شراب کا خمیر اٹھانے میں کام آتا ھے -

**Spark,** *n.* : (۱) چنگاری؛ شرارہ؛ شرر؛ پتنگا - (۲) جوت (مثلاً

هیرے کی ) - ( ۳ ) جودت طبع ؛ جولانی - ( ۴ ) رمق ؛ شمہ خفیف سا جز ( عموماً منفی جملوں میں مثلاً *not a s.* ایک شمہ بھی نہیں ) - (۵) ( برقیات ) برقی شرارہ -

**Ss.** : لاسلکی کے آلے کا نام رکھہ لیا ھے -

*fairy ss.* : روشنی جوگلے سڑے نباتاتی مادے سے پیدا ہوتی ھے -

*s.- arrester* : جالی وغیرہ جو برقی آلات میں شراروں سے بچنے کے لئے لگادی جاے ؛ شرارہ گیر -

**sparkless**, *a.*: بے شرارہ ؛ بے جوت -

**sparklet**, *n.*: (۱) چھوٹی چنگاری - (۲) برقی بار یا چارج جو سوڈا واٹر کی مشین میں ھوتا ھے -

**Spark**, *v. i.* : (۱) ( کسی چیز میں سے ) چنگاریاں نکلنا ؛ برقی شرارے نکلنا - (۲) ( برقیات ) قصر دور کے نقطے پر چنگاریاں نکلنا -

*sparking plug* : موٹر انجن میں وہ بٹن جس کے دبانے سے آتش گیر مادہ جل اٹھتا ھے -

**Spark**, *n. &v. i.* : (۱) عاشق مزاج ؛ رسیا - (۲) عاشق ؛ یار - (۳ نظر بازی کرنا ؛ عشق بازی کرنا ؛ یار بننا ؛ عاشق بننا -

**sparkish**, *a.* : عاشق مزاج -

**Sparkle**, *v. i. & n.* : (۱) چمکنا دمکنا ؛ جگ مگ جگ مگ کرنا ؛ جھلکنا - (۲) طبیعت کا جولانی پر ھونا - (۳) چمک دمک ؛ جوت ؛ شرارہ ؛ جولانئی طبع -

**sparkler**, *n.*: دمکنے والا -

**sparklingly**, *adv.*: دمکتے ہوے -

*sparkling wine* : شراب جس میں جوش ھو یعنی کاربونک ایسڈ گیس کے بلبلے اٹھتے ھوں ؛ شراب تند -

**Sparrow**, *n.* : چڑیا ؛ کنجشک خانہ ؛ گوریا -

*sparrow bill* : = *sparable*

*s. grass* : ( عامیانہ ) asparagus کو کہتے ھیں -

*s. hawk* : چھوٹی قسم کا باز -

**Sparse**, *a.* : (۱) ( آبادی وغیرہ ) جو گھنی یا گنجان نہ ھو ؛ پھیلی ھوئی ؛ چھدری - (۲) ( نباتیات ' حیوانیات ) چھدرا ( جو دور دور یا غیر مساوی فاصلوں پر ھو ) -

**sparsely**, *adv.* : چھدرا چھدرا -

**sparseness**, *n.* : چھدرا ھونا -

**Spartacist**, *a. &n.*: ( انقلاب جرمنی میں ) انتہا پسند جماعت کا رکن -

**Spartan**, *a. & n.* : اسپارٹا کا رھنے والا ؛ اسپارٹا کا ؛ اسپارٹا والوں کی سی ( جفاکشی ' سادگی وغیرہ ) -

**Spasm**, (-zm), *n.* : (۱) تشنج (۲) دورہ ( کھانسی وغیرہ کا ) - (۳) ( استعارتاً ) ایک اینٹھن جو سارے بدن میں دوڑ جائے -

*functional s.* : اعصابی بیماریاں جو کسی خاص پیشے کی وجہ سے پیدا ھوتی ھیں - مثلاً *writer's cramp* تشنج منشی کثرت سے لکھنے کی وجہ سے ھاتھہ کا اکڑ کر رہ جانا -

**spasmology**, *n.* : علم تشنج -

**Spasmodic**, *a.* : (۱) تشنجی ؛ تشنج کا ؛ جو تشنج سے پیدا ھو ؛ جسے تشنج ھو جایا کرتا ھو - (۲) کبھی کبھی کا ؛ غیر مسلسل ؛ دوروں کی طرح کا -

**spasmodically**, *adv.*: غیر مسلسل طور پر ؛ دوروں کی طرح سے -

**Spastic**, *a.*: ( طب ) spasmodic =

**Spat**, *n. & v. i. & t.* : (۱) صدف ماھی خصوصاً کستورا مچھلی کے انڈے - (۲) ( کستورا مچھلی وغیرہ کا ) انڈے دینا ؛ بچے پیدا کرنا - (۳) دینا ( انڈے ) -

**Spat**, *n.* : ( جمع ) چھوٹے ساق پوش جو ایڑی سے ٹخنے تک پہنتے ھیں -

**Spat**: دیکھو spit (۲) -

**Spatchcock**, *n. & v. t.* : (۱) مرغ وغیرہ جو جھٹ پٹ ذبح کیا اور پکا یا گیا ھو - (۲) جلدی جلدی جو کچھہ سمجھہ میں آئے لکھنا ؛ ( تار وغیرہ ) گھسیٹ دینا ؛ دھر گھسیٹنا -

**Spate**, *n.* : دریا کی طغیانی ؛ سیلاب ( *river is in s* ) -

**Spathe**, *n.* : ( نباتیات ) غلاف گل ( وہ ورقہ یا ورقے جو پھول پر لپٹے ھوئے ھوتے ھیں ) -

**spathose, spathous**, *aa.*: غلاف دار -

**Spathic**, *a.* : اسپار (۲) spar کا ؛ اسپار کے مانند ( خصوصاً اس اعتبار سے کہ اس کے پرت آسانی سے الگ ھوجائیں ) -

**Spatial**, *n.* : فضا کے متعلق ؛ فضائی ؛ مکانی -

**spatially**, *adv.* : مکان کے لحاظ سے -

**spatiality**, *n.* : مکانیت -

**Spatter**, *v. t. & i.* : (۱) کیچڑ کے چھینٹے پڑنا ؛ چھپکے پڑنا ؛ کیچڑ کے چھینٹوں سے آلودہ کر دینا ؛ کیچڑ میں لت پت کرنا ؛ لتھیڑنا - (۲) کیچڑ اچھالنا ( کسی شخص پر ) ؛ بد نام کرنا - (۳) ( سیال شے کے ) چھینٹے اڑنا - (۴) چھینٹا ؛ چھپکا - (۵) چھپ چھپ کی آواز ؛ تپ تپ کی آواز -

*spatterdashes* : دیکھو spat (۲) -

**Spatula**, *n.* : (۱) چپٹا چمچہ ؛ چوڑے پھل کا آلہ جس سے مختلف اشیا مثلاً رنگ وغیرہ کو ھلاتے ھیں - (۲) جراح کا اسی شکل کا آلہ جس سے زبان کو نیچے یا ایک طرف دبا کر منھہ کے اندر کی کیفیت دیکھتے ھیں -

**Spatule**, *n.* : ( حیوانیات ) چپٹا ؛ مستطیل شکل کا حصۂ جسم ؛ خصوصاً پرندوں کی دم کا سرا -

**spatular, spatulate, spatuliform**, *aa.* :

**Spavin**, *n.* : ایک مرض جو گھوڑے کے پچھلے پیر کے گھٹنے کے جوڑ میں پیدا ھو جاتا ھے ؛ موتھرا -

*blood, bog s.* : ورم جو کسی جوڑ میں لمف ( فاسد رطوبت ) کے جمع ھوجانے سے پیدا ھوتا ھے -

*bone s.* : استخوانی مادے کے جمع ھونے سے دو ھڈیوں کا جڑ جانا -

**spavined**, *a.* : موتھرے دار -

**Spawn**, *v. t. & i. & n.* : (۱) ( مچھلی ' مینڈک ' گھونگے وغیرہ کا ) انڈے دینا ؛ بچے پیدا کرنا - (۲) ( حقارت کے موقع پر ' انسان کا ) بچے دینا - (۳) ( مچھلی وغیرہ کے انڈوں بچوں کا ) پیدا ھونا - (۴) ( مچھلی وغیرہ کے ) انڈے - (۵) ( حقارت کے موقع پر ' انسان یا کسی اور جانور کے بچوں کا ) جھول - (۶) سفید ریشہ دار مادہ جس سے سماروغ پیدا ھوتا ھے -

*s. of the devil* : شیطان کی ذریات ؛ بد معاش لوگ -

*s. of Cobden* : آزاد تجارت کے حامی -

**Spay**, *v. t.* : ( مادہ جانور کا ) بیضہ دان نکال دینا -

**Speak**, *v. i. & t.* : (۱) بولنا - (۲) ( تھیٹر ) معمولی آواز میں کہنا ( گانے کا ضد ) - (۳) گفتگو کرنا ؛ باتیں کرنا - (۴) تقریر کرنا ؛ اسپیچ دینا ؛ خطبہ دینا - (۵) کہنا ؛ ادا کرنا ( الفاظ ) - (۶) ظاھر کرنا ( رائے وغیرہ ) - (۷) ( ایک جہاز کا دوسرے جہاز کو

مخاطب کرکے گفتگو کرنا- (۸) (قدیم) (واقعات کا کسی شخص کو کچھہ)
ثابت کرنا ؛ بتانا - (۹) دلیل ھونا ؛ ثبوت ھونا ؛ دلالت کرنا
( کسی بات پر ) - (۱۰) ( کتے کا ) بھونکنا ( خصوصاً اس وقت
جب حکم دیا جائے ) - (۱۱) ( استعارتاً ) با جوں کا بجنا -

*portrait speaks* : معلوم ھوتا ھے کہ تصویر بول اٹھے گی -

*speaking likeness* : بولتی ھوئی مشابہت -

*strictly speaking.* : سچ پوچھیے تو ؛ حقیقت یہ ھے کہ -

*legally speaking* : قانونی نقطۂ نظر سے -

*generally speaking* : عموماً ؛ عام طور سے -

*so to s.* : گویا ؛ ایک طرح سے -

*s. volumes for*: بہت کافی شہادت ھونا ؛ بہت بڑا ثبوت ھونا -

*s. well for* : حق میں ھونا ؛ موافق ھونا -

*s. (person) fair* : شائستہ انداز میں گفتگو کرنا -

*s. of* : کسی کا ذکر کرنا ؛ تذکرہ کرنا -

*nothing to s. of* : قابل ذکر نہیں ؛ بالکل بے حقیقت ھے -

*s. one's mind* : صاف گوئی یا بیباکی سے کہہ دینا -

*s. up, s. out* صاف صاف کہہ دینا -

*s. to.*: (۱) مخاطب ھونا - (۲) تصدیق کرنا - (۳) کسی
امر کے متعلق گفتگو کرنا -

*s. without the book*: (واقعات وغیرہ) حافظے کی مدد سے بیان کرنا -

*fair-spoken* : شائیستگی سے گفتگو کرنے والا -

*ill-spoken* : بد زبان -

*s.easy* : (امریکا ' عامیانہ ) وہ دکان جہاں نا جائز طریقے
سے شراب بکتی ھے -

**Speaker**, *n.* : (۱) تقریر کرنے والا ؛ مقرر ؛ لکچرار ؛ خطیب - (۲)
(جب بڑے S سے لکھا جائے) انگلستان کے دار العوام کا میر مجلس؛
صدر - (۳) ریاستہائے متحدہ امریکا میں مجلس وکلا کا صدر -

**speakership**, *n.* : صدارت -

**Speakies**, *n.* : ( عامیانہ ) سینما کے مقابلے میں معمولی
تھیٹر کو کہتے ھیں -

**Speaking**, *n.* : بولنا وغیرہ -

*s.-trumpet* : آواز کو دور تک پہنچانے کا ایک آلہ؛ آواز رساں-

*s. acquaintance* اچھی خاصی ملاقات -

*not on s. terms* : بول چال بند ھے ؛ صاحب سلامت ترک ھے -

*s.-tube* : ربر کی نلکی جس کے ذریعے پاس پاس کے کمروں
میں گفتگو ھوسکے -

**Spear**, *n. & v. t. & i.*: (۱) نیزہ؛ برچھی؛ برچھا؛ سناں- (۲) (شعر)
سناں دار ؛ برچھی باز ؛ نیزہ بردار ؛ مچھلی مارنے کا برچھا - (۳)
برچھی مارنا ؛ برچھے سے زخمی کرنا - (۴) درخت کے تنے کا ( برچھے
کی طرح ) لمبا ھو جانا -

*spearman* : برچھے باز ؛ سناں دار ؛ نیزہ بردار -

*spearmint* : معمولی پودینہ -

*s. side* : خاندان کا سلسلۂ پدری -

**Spearhead**, *n.* : ( مجازاً ) وہ شخص یا جتھا جو کسی حملہ کی
قیادت کے لیے منتخب کیا گیا ھو ؛ قراول -

**Spec**, *n.* : ( بول چال ) سٹا ؛ سٹے کا کاروبار -

**Special**, *a. & n.* : (۱) خاص ؛ مخصوص - (۲) غیر معمولی مثلاً
اسپیشل کانسٹیبل ' اسپیشل ٹرین ' غیر معمولی امتحان ؛ (اخبار
کا ) غیر معمولی پرچہ -

*s. anatomy* : تشریح خاص ( علحدہ علحدہ اعضا کی ) -

*s. hospital* : خاص امراض کا شفا خانہ -

*s. case* : (۱) مقدمے کی تحریری روداد جو اهل مقدمہ پیش
کرتے ھیں - (۲) خاص صورت ؛ غیر معمولی صورت -

*s. constable* : سپیشل کانسٹیبل جو بلوے وغیرہ کے موقع پر
انتظام میں مدد دینے کا ذمہ دار ھو -

*s. correspondent* : نامہ نگار خصوصی -

*s. licence* : غیر معمولی اجازت نامہ ( جس کی رو سے نکاح بغیر
پہلے سے اعلان کیے یا غیر معمولی مقام اور اوقات میں ھوسکتا ھے) -

*s. logic* : منطق جزئی جس میں خاص مسائل کی بحث ھو -

*s. pleader* : اسپیشل پلیڈر - *Inns of Court* کا رکن جس کے
سپرد قانونی معاملات میں رائے دینا اور بعض غیر معمولی کار روائیوں
کا انجام دینا ھے -

*s. pleading* : (۱) (قانون ) مخصوص عذر داری ( فریق مخالف
کے الزامات کی تردید کے علاوہ دوسرے عذرات اور دلائل ) -
(۲) ( عوام ) بات بنانا -

*s. train* : اسپیشل ٹرین جو غیر معمولی اوقات پر چلتی ھے -

**specially**, *adv.*: خصوصاً ؛ خاص طور پر -

**Specialist**, *n.*: ماھر خصوصی -

**specialism**, *n.* مہارت خصوصی -

**specialistic**, *a.*: مہارت خصوصی کا -

**Speciality**, *n.* : (۱) خصوصیت ؛ خاصہ ؛ مخصوص صفت
وغیرہ - (۲) مخصوص کام یا شغل ؛ خاص پیدا وار ؛ خاص چیز ؛
وہ چیز جس کی طرف خاص توجہ کی جائے ( اس کے لیے
*specialty* بھی آتا ھے ) -

**Specialize**, *v. t & i.* : (۱) مخصوص کرنا ؛ تخصیص کرنا ؛ عام سے
خاص یا کلی سے جزئی بنانا - (۲) ( خیال ' قول کے ) مفہوم کو
محدود کردینا - (۳) ( حیوانیات ) ( عضو وغیرہ کو ) خاص مقصد
کے لیے مخصوص کرنا ؛ انفرادیت پیدا کرنا - (۴) انفرادیت
پیدا ھونا- (۵) ماھر خصوصی بننا ؛ مہارت خصوصی حاصل کرنا -

**specialization**, *n.* : (۱) تخصیص - (۲) مہارت خصوصی -
(۳) انفرادیت پیدا کرنا یا ھونا -

**Specialty**, *n.* : (۱) سربمہر دستاویز- (۲) مہر کیا ھوا اقرار نامہ
یا معاھدہ - (۳) مخصوص کام یا شغل؛ خاص پیدا وار ؛ خاص چیز -

**Specie**, *n.* : سکہ ؛ زر نقد ( زر کاغذی کی ضد ) -

**Species**, *n.* : (۱) (علم موالید ) نوع - (۲) ( منطق ) نوع ؛
صنف - (۳) قسم - (۴) ( قانون ) صورت ' شکل ( جو اشیا
میں فعل انسانی کے ذریعے پیدا کی جائے ) -

*the s., our s.*: نوع انسانی -

**Specific**, *a. & n.* : (۱) مصرحہ؛ مقررہ؛ معینہ؛ ٹھیک ؛ الگ - (۲)
نوعی ؛ نوع کا مثلاً (*the s. name of plant &c.*) نوعی نام-
(۳) کسی خاص موضوع سے متعلق ؛ خاص ؛ مخصوص - (۴) خاص
وضع کا ؛ خاص انداز کا - (۵) خاص دوا - (۶) ( محصول یا
ٹیکس ) جو مقدار یا تعداد کے لحاظ سے لگایا جائے -

*s. cause* : سبب مخصوص ( کسی خاص بیماری کا ) -

*s. centre* : مرکز خصوصی ( زمانی یا مکانی ) جس میں کسی
اصل مرکز سے تقوم شروع ھوتا ھے -

*s. difference* : امتیازی وصف ؛ ما بہ الامتیاز -

*s. gravity* : دیکھو gravity -

*s. heat* : دیکھو heat -

*s. medicine* : خاص دوا -

**specifically**, *adv.*: (۱) بالصراحت ؛ تعین کے ساتھ - (۲) نوعی حیثیت سے - (۳) خصوصیت سے ؛ مخصوص طور پر -

**specificness, specificity** : تعین ؛ مصرح یا معین ہونا ؛ خصوصیت ؛ مخصوص ہونا ؛ نوعی ہونا -

**Specification**, *n.* : (۱) تصریح ؛ تفصیل - (۲) تفصیلات (خصوصاً عمارت وغیرہ کا نقشہ اور تخمینہ جو معمار یا انجینیر وغیرہ بنا کر دیں) - (۳) وہ حالات جو موجد اپنی ایجاد کے متعلق پیٹنٹ کی درخواست میں درج کرتا ہے ؛ کیفیت - (۴) (قانون) تشکیل ؛ کسی مادے سے کوئی نئی چیز بنانا جو اس مادے کے مالک کی ملک نہ سمجھی جائے -

**Specify**, *v. t.* : (۱) صراحت کرنا ؛ تصریح کرنا ؛ تعین کر دینا - (۲) میرِ عمارت کی پیش کی ہوئی تفصیلات میں شامل کرنا (کسی جز ، عمارت وغیرہ کا) -

**specifiable**, *a.* : قابل تصریح -

**Specimen**, *n.* : (۱) نمونہ ؛ مثال (خصوصاً کوئی جانور یا درخت یا معدنی شے جو علمی تحقیقات کے لیے استعمال کی جائے) - (۲) (روز مرہ ، حقارت کے موقع پر اشخاص کے لیے آتا ہے) مارنہ معجون ؛ عجیب شے -

**Speciology**, *n.* : علم الانواع ؛ نوعیات -

**speciological**, *a.*: علم الانواع کا ؛ نوعیاتی -

**Specious**, *a.*: (۱) دیکھنے میں اچھا - (۲) بظاہر صحیح (جیسے *s. argument, person, tale*) -

**speciosity, speciousness**, *nn.*: دیکھنے میں اچھا ہونا ؛ ظاہری صحت -

**speciously**, *adv.*: بظاہر صحیح طور پر -

**Speck**, *n.* & *v. t.*: (۱) چھوٹا سا دھبا ؛ داغ - (۲) (گرد وغیرہ کا) ذرہ - (۳) داغ (جو پھلوں میں لگ جاتا ہے) - (۴) دھبے ڈالنا -

**specked**, *a.*: داغ دار -

**speckless**, *a.*: بے داغ -

**Speck**, *n.* : (۱) (امریکا و جنوبی افریقہ) چربی دار گوشت ؛ چکنا گوشت (سور وغیرہ کا) - (۲) دریائی جانور سیل ، ویل وغیرہ کی چربی -

**Speckle**, *n.* & *v. t.* : (۱) دھبا یا داغ - (۲) چھوٹے چھوٹے داغ ڈالنا ؛ دھبے ڈالنا -

**Specktioneer, -si-**, *n.* : (ویل مچھلی کے شکار میں) برچھا مارنے والوں کا افسر -

**Specs**, *n. pl.* : (روز مرہ) عینک -

**Spectacle**, *n.* : (۱) تماشا ؛ نظارہ ؛ منظر - (۲) وہ چیز جس پر سب کی نظر پڑے ؛ نظارہ ؛ منظر - (۳) (جمع) عینک ؛ چشمہ -

**spectacular**, *a.* : قابل تماشا ؛ قابل نظارہ ؛ نظر فریب -

**spectacularly**, *adv.*: نظر فریب طریقے سے -

*sees everything through rose-coloured ss.* : اسے ہر چیز اچھی نظر آتی ہے -

**Spectacled**, *a.* : (۱) عینک لگائے ہوئے - (۲) (وہ جانور) جس کی آنکھوں کے اوپر عینک سے مشابہ نشان ہوں ؛ چار چشم -

*s. bear* : جنوبی امریکا کا ریچھ -

**Spectator**, *n.* : تماشائی ؛ ناظر ، حاضر -

**spectatress**, *n.* : تماشائی عورت ؛ ناظرہ -

**Spectral**, *a.* : (۱) ارواح کے متعلق ؛ ارواح کا - (۲) طیفی ؛ طیف (*spectrum*) سے متعلق -

**spectrally**, *adv.* : ارواح کی طرح -

**Spectre, (-er)**, *n.* : (۱) روح (مردوں کی جو مجسم نظر آئے) - (۲) پیکر خیالی - (۳) بعض جانوروں کے نام کے ساتھ لاغری ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے مثلاً (*s. -bat*) -

*s. of the Brocken* : ایک بہت بڑا انسانی پیکر جو پہاڑوں کی چوٹیوں پر کھڑا ہو کر دیکھنے سے کہر میں نظر آتا ہے ، یہ حقیقت میں خود دیکھنے والے کے جسم کا عکس ہوتا ہے -

**Spectro-** : الفاظ ترکیبی میں بجائے *spectrum* کے آتا ہے ، مثلاً :

*s. -graph* : (آلہ) طیف نگار -

*s. -gram* : نقش طیف (جو اس آلے سے کھینچا جاتا ہے) -

*s. -graphic* : طیف نگار کا -

*s. -graphy* : طیف نگاری -

*s. -logy* : علم طیف ؛ طیفیات -

*s. -logical* : طیفیاتی ؛ علم طیف کا -

*s. logically* : علم طیف کی رو سے -

*s. -meter* : انحراف پیما -

*s. -phone* : صوتی طیف پیما -

**Spectroscope**, *n.* : طیف پیما -

**Spectroscopic (al)**, *aa.* : طیف پیما کا ، طیف پیمائی کا -

**spectroscopically**, *adv.* : طیف پیمائی کے ذریعے سے -

**spectroscopist, ( or spe- )**, *n.* : ماہر طیف پیمائی -

**spectroscopy, ( or spe- )**, *n.* : طیف پیمائی -

**Spectrum**, *n.* ; (pl. *-ra*) (۱) عکس شعاعی ؛ کسی چیز کی تصویر جو آنکھیں بند کر لینے کے بعد بھی نظر کے سامنے رہتی ہے - (۲) طیف ؛ نور کی شعاعوں یا کسی اور روشن قوت کی تہ وہ جس سے مختلف حصے اپنی انحراف پذیری کے لحاظ سے ترتیب وار نظر آتے ہیں -

**Specular**, *a.* : دھات کے آئینے کا -

**Speculate**, *v. i.* : (۱) تحقیق کرنا ؛ خیالی گھوڑے دوڑانا ؛ نظریہ قائم کرنا ، قیاس سے کام لینا - (۲) سٹا کرنا ؛ بدنی کا بیوپار کرنا -

**speculative**, *a.* : نظری ؛ خیالی -

**speculatively**, *adv.* : نظری حیثیت سے ؛ خیالی طور پر -

**speculativeness**, *n.* : نظری یا خیالی ہونا -

**speculator**, *n.* : (۱) مفکر - (۲) سٹے باز -

**Speculation**, *n.* : (۱) تحقیق ؛ غور و فکر ؛ تفکر ؛ نظریہ ؛ قیاس - (۲) سٹا کرنا ؛ بدنی کے سودوں میں روپیہ لگانا ؛ بدنی کا کاروبار کرنا - (۳) تاش کا ایک کھیل جس میں پتوں کی خرید و فروخت ہوتی ہے -

**Speculum**, *n.* : (۱) ایک آلہ جس سے منافذ بدن انسانی کو چوڑا کر کے امتحان کیا جاتا ہے - (۲) آئینہ ، جو صیقل شدہ دھات

سے بنا یا جاتا ھے ( مثلاً *s. -metal* جسے تانبے اور رانگ کو ملا کر بناتے ھیں ) - (۳) پرندوں کے شہپروں کا وہ حصہ جس کا رنگ باقی سطح سے جدا ہوتا ھے -

**Sped :** دیکھو speed -

**Speech, (-tsh), *n.* :** (۱) قوت نطق ؛ قوت گفتار ؛ قوت گویائی ؛ بولنے کی قوت - (۲) قول ؛ بات - (۳) تقریر ؛ اسپیچ - (۴) کسی قوم یا ملک کی زبان ؛ بولی - (۵) باجوں کی آواز ( بہ لحاظ اچھے برے ہونے کے ) -

*King's or Queen's s., s. from the throne* : ( انگلستان ) شاہی خطبہ جس میں ملک کے داخلی اور خارجی معاملات کی صورت حال اور اہم تجاویز پارلیمینٹ کے سامنے پیش کی جاتی ھیں ، یہ وزارت میں تیار ہوتا ھے اور خود بادشاہ یا اس کا مقرر کردہ نائب پارلیمینٹ کے افتتاح کے موقع پر پڑہ کر سناتا ھے -

*parts of s.* : دیکھو part (۱) -

*figure of s.* : دیکھو figure -

*s. -reading* : بہرے اور گونگے شخص کا بولنے والے کے ہونٹوں کو دیکھ کر بات سمجھ لینا -

*s. -day* : اسکولوں کا سالانہ جلسہ جس میں انعام تقسیم ہوتے ھیں اور نظمیں وغیرہ پڑھی جاتی ھیں -

**Speechify, *v. i.* :** ( حقارت کے موقع پر ) لکچر بازی کرنا ؛ تقریر بازی کرنا -

**speechification, *n.* :** تقریر بازی -

**speechifier, *n.* :** تقریر باز -

**speechless, *a.* :** (۱) گونگا - (۲) ساکت ؛ چپ ؛ سکوت زدہ ( جذبات کے جوش سے ) -

**speechlessly, *adv.* :** بے زبانی سے -

**speechlessness, *n.* :** بے زبانی ؛ گونگاپن -

**Speed, *n. & v. t. & i.* :** (۱) سرعت انتقال ؛ پھرتی؛ جلدی ؛ مستعدی ؛ قرت پھرت مثلاً ( *with all s.* ) - (۲) قوت رفتار ؛ قوت کار مثلاً ( *at full s.* ) - (۳) شرح رفتار ؛ مقدار معینہ ( کار کردگی ) ؛ چال جیسے ( *attains a high s.* بڑھیا رفتار حاصل کرتا ھے )- (۴) ( قدیم ) کامیابی ؛ خوش حالی ؛ بہتر مندی ؛ ترقی ؛ مرفہ الحالی ؛ منفعت ؛ اضافہ جیسے ( *send me god s.* میرے لیے برکت یا کامیابی کی دعا کرو ) - (۵) (*v. t.*) جلدی جلدی چلنا ؛ قدم اٹھا کے چلنا ( جیسے *sped down the street* قدم اٹھاتا جلد جلد گلی سے نکل گیا ) - (۶) ( قدیم ) جلد چلا جانا ( جیسے *s. an arrow from the bow* کمان سے تیر چلانا یا برسانا ) ؛ روانہ کرنا ؛ جلدی رخصت کر دینا ؛ دعاے خیر سے روانہ کرنا ( جیسے *s. the parting guest* ) - (۷) ( قدیم ) کامیاب ہونا یا کرنا ؛ فائز المرام ہونا یا کرنا؛ پروان چڑھانا ( جیسے *how have you sped* تمھاری کیسے گزر رہی ھے ) - (۸) رفتار کو ایک انداز پر رکھنا ( انجن وغیرہ کی)؛ مقررہ رفتار سے چلانا - (۹) ( موٹر ) غیرقانونی یا خطرناک رفتار سے چلانا -

***depends on the s. required*** : رفتار مطلوبہ پر منحصر ھے -

***three-s. engine, tricycle &c.*** : جن میں ایسے پرزے ہوتے ھیں کہ ان سے رفتار کم و بیش ہوسکتی ھے -

*s. -cone* : متوازی لٹھوں یا دھروں میں پٹوں کے ذریعے نسبت رفتار ٹھیک رکھنے کی ترکیب -

*speedwell* : جڑی بوٹی کی قسم جو بیل کی طرح چڑھتی ھے اور جس میں نیلگوں چمکتے پھول لگتے ھیں -

*s. up* : شرح رفتار زیادہ کرنا -

*the train service wants speeding up* : ریلوں کی رفتار تیز کرنے کی ضرورت ھے -

**speeder, *n.*:** (۱) اسم فاعل مذکورہ بالا معنوں میں ' تیز چلانے والا وغیرہ - (۲) رفتار کو ٹھیک رکھنے یا تیز کرنے کا آلہ (مشینوں میں ) ؛ رفتار گر -

**speedometer, *n.*:** رفتار پیما ؛ آلہ جس سے موٹر کار وغیرہ کی مسافت معلوم کی جاتی ھے -

**Speedy, *a.*:** (۱) جلد ؛ تیز (مثلاً *s. flight*) - (۲) فوری؛ بلا تاخیر (مثلاً *s. vengeance* فوری انتقام ؛ *s. answsr* فوری جواب) -

**speedily, *adv.*:** جلدی سے ؛ فوراً -

**speediness, *n.*:** جلدی ؛ تیزی -

**Speiss, *n.*:** سنکھیا ، لوہے وغیرہ کے مرکبات جو بعض قسم کے کچے سیسے کو صاف کرتے ہوے پیدا ہوتے ھیں -

**Spelaean, *a.*:** منسوب بہ غار ؛ غار نشیں ؛ گپھا واسی ؛ غار میں رہنے والا -

**Spelicans :** دیکھو Spillikin -

**Spell, *n.*:** (۱) منتر ؛ منتر کے بول ؛ ٹونا ؛ فسوں ؛ سحر ؛ جادو ؛ پڑھنت (جیسے *under a s.* جادو یا سحر کے اثر میں)- (۲) کشش؛ جذب؛ موہ ؛ فریفتگی ( جو کسی کی ذات یا کسی شغل یا وصف میں پائی جاے ) -

*spellbinder* : ( امریکہ ) سیاسی مقرر جو سامعین کو مبہوت کر دے ؛ سحر آفریں مقرر -

*spellbound* : مسحور ؛ مسخر ؛ متوالا ؛ موہا ہوا؛ مبہوت (جیسے ***was s. by its beauty*** ) -

**Spell, *v. t.* (*spelt* or *spelled*):** (۱) تلفظ کرنا ؛ ہجے کرنا؛ ہجے کرکے لکھنا - (۲) حرفوں سے لفظ بنانا ( جیسے *what does c, a, t, s.* سی ' اے ' ٹی ' کیا بنتا ھے ؟ ) - (۳) ( مجازاً ) ( حالات' تجاویز وغیرہ ) منتج بہ' منجر بہ ہونا ؛ متضمن بہ ہونا ؛ دلالت کرنا ( مثلاً *these changes s. ruin to the farmer* ان تبدیلیوں کا نتیجہ کسان کے حق میں بربادی ھے ) -

*s. backward* : (۱) کسی لفظ کے الٹی طرف سے ہجے کرنا یا کسی لفظ کو الٹی طرف سے لکھنا - (۲) ( مجازاً ) معنوں کو توڑنا مروڑنا ؛ تاویل کرنا ؛ غلط معنے پہنانا -

*s. out* or *over* : ( لفظ یا کتاب کا ) مشکل سے ہجے کر کر کے پڑھنا ؛ حرف حرف کر کے پڑھنا -

**Spell, *n. & v. t.*:** (۱) اس قدر کام جو ایک دفعہ میں ہو ؛ ( ایک ) باری ( مثلاً *to take a s. at the oars* باری سے کھینا) (۲) تھوڑی سی دیر؛ وقفہ؛ دم کے دم (مثلاً *to sleep for a s.* ذرا سی دیر سونا ) - (۳) ھاتھ بٹانا ؛ کسی دوسرے کی جگہ کام کرنا -

**Speller, *n.* :** فاعل' مذکورہٗ بالا معنوں میں نیز spelling book -

**Spelling, *n.*:-** ہجے (مثلاً *his s. is weak* وہ ہجے کرنےمیں کم زور ھے) -

*s. -bee* : ہجے کرنے میں مقابلہ کا امتحان جس میں

انعام بھی دیا جاتا ھے -

s. -book : ھجے سکھانے کی کتاب -

**Spelt, *n*.:** ایک قسم کے گیہوں جن کا آٹا نہایت باریک اور عمدہ ھوتا ھے ؛ جرمن گیہوں -

**Spelt :** دیکھو Spell - ( نمبر ۲ ) -

**Spelter, *n*.:** جست ( دھات ) -

**Spence, -se, *n*.:** ( قدیم ) مودی خانہ ؛ گدام ؛ نعمت خانہ ؛ بھنڈار -

**Spencer, *n*. :** ( تاریخ ) نیم تنہ؛ مرزائی (مردانہ و زنانہ) ؛ ابتدائی انیسویں صدی عیسوی کا چھوٹا اوور کوٹ -

**Spencer, *n*.:** — ( بحری ) Trysail ( Try کے ذیل میں دیکھو )

**Spencerism, *n*.:** ھربرٹ سپنسر ( متوفی ۱۹۰۳ ع ) کے فلسفیانہ معتقدات ' جن میں نظام عالم کی توجیہ میکانیکات کے قوانین کی روسے کی گئی ھے -

**spencerian, *a*.:** سپنسر کا یا اس کے فلسفہ اور معتقدات سے متعلق - (۲) سپنسر کا پیرو -

**spencerianism, *n*.:** - سپنسر کا نظام فلسفہ یا اس کی تعلیم -

**Spend, *v. t. & i.* (*spent*) :** (۱) خرچ کرنا یا ھو جانا ؛ صرف کرنا یا کھونا ( جیسے *his ammunition was all spent* اس کی گولی بارود صرف ھو گئی ) - (۲) گزرنا ؛ گزارنا ( وقت وغیرہ کا ) ( مثلاً *how do you s. your time* تم اپنا وقت کیونکر گزارتے ھو ؛ *spent a pleasant day* بڑے آرام کا دن گزارا ) - (۳) ختم کرنا یا ھونا ؛ ھو چکنا ؛ رہ جانا ؛ زور کم ھو جانا ( مثلاً *his anger will soon s. itself* اس کا غصہ جلد فرو ھو جائیگا؛ *storm is spent* طوفان کا زور ھوچکاھے؛ *spent cannon-ball* بجھا ھوا ' چلا ھوا گولہ ) - (۴) ( جہازرانی ) مستول کا جاتے رھنا ( طوفان وغیرہ کی وجہ سے ) - (۵) بالکل ختم ھو جانا ؛ از کار رفتہ ھو جانا ( مثلاً *candles s. fast in draught* ) - (۶) مچھلی کا انڈا ( جیسے *spent herring* یعنی ھیرنگ مچھلی جس نے انڈے بچے نکلنے کے لئے رکھ چھوڑے ھوں ) -

***spendthrift* :** فضول خرچ ؛ کھاؤ اڑاؤ؛ مسرف ( اکثر بطور صفت خبری ) -

**spendable, *a*.:** خرچ کرنے کے لایق -

**spender, *n*.:** خرچ کرنے والا -

**Spense :** دیکھو spence -

**Spenserian *a*.:** سپنسری؛ منسوب بہ ادمنڈ سپنسر (شاعر انگلستان متوفی ۱۵۹۹ ع ) -

*s. stanza* : ایک خاص بحر جو اس شاعر کی کتاب faerie queen میں استعمال کی گئی ھے -

**Spent :** دیکھو spend -

**Sperm, *n*.:** نرکا مادۂ تولید ؛ منی -

**Spe[illegible]n, *n*. :** ( نیز s. -whale ) وھیل مچھلی جس میں سے سپرمی سی ٹی ( یعنی ایک سفید روغنی مادہ ) نکلتا ھے -

**Spermaceti, *n*. :** سفید بھر بھرا روغنی مادہ جو حل شدہ شکل میں سپرم وھیل کے سر میں جمع ھوتا ھے اور بتی اور مرھم بنانے کے کام آتا ھے -

**Spermary; *n*. :** نر کے جسم کا ایک غدود جس میں مادۂ تولید ھوتا ھے؛ غدود منی؛ خصیہ یا اسی فعل و خاصیت کا کوئی اور عضو-

**Spermatic, *a*. :** متعلق بہ منی یا خصیہ -

**Spermatism, *n*.:** خروج منی -

**spermatize, *v. i.* :** منی کا خارج ھونا -

**spermism,*n*. :** یہ نظریہ کہ نر کی منی میں پیدا ھونے والے حیوان کا کامل مادہ موجود ھے -

**spermatist, *n*. :** اس نظریہ کا قائل -

**Spermato - :** ( جز و ترکیبی ) -

*s. -blast* : نر کی منی کا بار ور جرثومہ -

*s. -genesis* : منی کی نشو و نما ' فطر المنی -

*s. - genous* : مولد منی -

*s. -logist* : علم منی کا عالم یا محقق -

*s. -logy* : علم منی -

*s. -logical* : متعلق بہ علم منی -

*s. -phore* : منی دان -

*s. -rrhoea* : مذی -

*s. zoon* (pl. *-zoa*): نرکی منی میں بار ور مادہ ( حیوانات و نباتات دونوں میں ) -

**Spermo - :** ( جز و ترکیبی بمعنی ) بیج ؛ منی -

*s. -blast* : = spermatoblast

*s. -logy* : (۱) spermatology - (۲) ( نباتیات ) بیجوں کا علم ؛ علم البذور -

*s. -logical* : متعلق بہ علم منی یا علم بذور -

*s. logist* : عالم علم بذور -

**Spew, Spue. *v. t. &i.* :** (۱) قے کرنا ؛ استفراغ ھونا - (۲) ( بندوق ) متصل فیروں سے نالی کا منہ پر سے ذرا ڈھل جانا -

**Sphacelate, *v.t.* :** مردہ ھوجانا ؛ سڑ جانا ؛ گل جانا یا گلا دینا ( ھڈی یا گوشت کا ) -

**Sphacelation, *n*. :** اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Sphaer(o) - :** ( جز و ترکیبی بمعنی ) کرہ ( علمی اصطلاحات میں آتا ھے ) -

**Sphagnum, *n*. ( pl. *-na* ) :** ( نباتیات ) ایک قسم کی کائی نما گھاس جو دلدل میں اگتی ھے -

**Sphen(o) - :** ( جز و ترکیبی بمعنی ) فانہ ؛ ( خاص کر فانہ نما ھڈی ( کے معنوں میں ) -

*s. -gram* : میخی یا پیکانی حروف -

*s.-graphic* : (تحریر) پیکانی حروف کےمتعلق؛ پیکانی حروف والی

**Sphenoid, *a*. & *n*. :** فانہ کی شکل کا ؛ فانہ نما ( خصوصاً s. bone کھوپڑی کے قاعدہ کی مرکب ھڈی ؛ استخوان جنجمہ -

**sphenoidal, *a*. :** متعلق بہ استخوان جنجمہ -

**sphenoido -:** (جز و ترکیبی بمعنی ) فانہ -

**Sphere, *n*. &*v. t.* :** - (۱) کرہ ؛ گولا - (۲) ( شعر ) آسمان ؛ فلک - (۳) جرم فلکی ؛ جرم سماوی - (۴) ارض یا افلاک کا کرہ ( نقشہ ) - (۵) کھوکھلے شفاف کروں میں سے کوئی ایک کرہ جو قدیم منجمین کے اعتقاد کے بموجب زمین کے گرد گھومتے تھے اور ان میں دوسرے اجرام فلکی ( چاند ' سورج ' سیارے ' ستارے ) جڑے ھوتے تھے ( خصوصاً اس فقرے میں ' *music, harmony, of the ss.* موسیقی یا سریلی آواز جو ان کروں کی گردش سے پیدا ھوتی

ھے ) - ( ۶ ) میدان عمل ؛ حلقۂ اثر و اختیار ؛ علم ( مثلاً *he has done much within his peculiar s.* اپنے حلقۂ اختیار میں اس نے بہت کام کیا ھے ؛ *an earnest young lady in search of a s.* : ایک گرمجوش نوجوان خاتون حلقۂ عمل کی متلاشی ھے ) - (۷) گرد و پیش کے حالات ؛ ماحول ( مثلاً *mistake to take him out of his s.* اس کو اپنے ماحول سے نکال لینا غلطی ھے ؛ *moves in quite another s.* اس کی نشست برخاست کے اور ھی حلقے ھیں ) - (۸) رتبہ ؛ منزلت ؛ درجہ - ( ۹ ) کرہ سے محیط کرنا ؛ گرد کرہ بنانا ؛ کرہ کر دینا ؛ آسمان پر چڑھانا ؛ خاص فوقیت دینا -

*celestial s.* : فضاے سماوی ؛ اجرام سماوی کے افلاک -

*doctrine of the s.* : مسائل ھندسیۂ کروی و علم مثلث -

*great, small, circle of s.* : قطعۂ دائرۂ عظیم یا صغیر جو کرہ کے مرکز سے کسی سطح کے گزرنے یا نہ گزرنے سے بنتا ھے -

*oblique, right, parallel, s.* : حلقۂ فلکی کا وقوع ایسے مقام پر جہاں افق اور خط استوا کے درمیان زاویۂ حادہ یا زاویۂ قائمہ یا کوئی زاویہ پیدا ہوتا ھو -

*s. of influence* : ( سیاسیات ) کسی غیر علاقے میں کسی حکومت کا مسلمہ یا ادعائی حق مداخلت -

**sphery, *a.*** : (شعر) متعلق بہ کرہ یا اجرام فلکی؛ کرہ نما ؛ کروی -

**Spheric, *a.* & *n.*** : (۱) (شعر) فلکی ؛ سماوی ؛ بلند پایہ ؛ عالی مرتبہ - (۲) ( جمع ) کروی علم ھندسہ یا علم مثلث -

**Spherical, *a.*** : (۱) کروی شکل کا ؛ کرہ نما ؛ مدور - (۲) کروی ( مثلاً s. geometry ) -

*s. lune, triangle, polygon* : ھلالی سطح؛ مثلث؛ کثیرالاضلاع جو بڑے دائروں کے قوسوں سے محیط ھوں -

**sphericálly, *adv.*** : بوضع کرہ ؛ کرہ کے طور پر -

**sphericity, *n.*** : کرویت -

**Spherograph, *n.*** : کرہ نگار ؛ کروی مسائل کے حساب لگانے کا آلہ -

**Spheroid, *n.*** : کرہ نما ؛ ایسی شکل جو قریب قریب کرہ کے ھو ؛ خصوصاً وہ شکل جو ھلیلجی شکل کے اپنے محور پر گردش کرنے سے پیدا ہوتی ھے -

**spheroidally, *adv.*** : کرہ نما کے طور پر -

**spheroid(ic)al, *aa.*** : متعلق بہ کرہ نما -

**spheroidicity, *n.*** : کرہ نمایت -

**Spherometer, *n.*** : کرہ پیما آلہ جس سے کروی سطح یا جسم کی کرویت یا نصف قطر معلوم کرتے ھیں -

**Spherule, *n.*** : کرۂ صغیر ؛ چھوٹا کرہ -

**spherular, *a.*** : چھوٹے کرہ کی شکل کا -

**spherulate, *a.*** : چھوٹے کرہ کا یا اس سے متعلق ؛ چھوٹے کروں سے پر -

**Spherulite, *n.*** : ( معدنیات ) جامد مادہ جو بعض چٹانوں میں چھوٹے چھوٹے کروں کے مجموعہ کی شکل میں پایا جاتا ھے -

**spherulitic, *a.*** : ( وہ چٹانیں وغیرہ ) جن میں یہ مادہ پایا جاتا ھے -

**spherulitize, *v. t.*** : چھوٹے چھوٹے کروں کے مجموعے کی شکل اختیار کرنا -

**Sphincter, *n.*** : عضلۂ عاصرہ ؛ عضلی حلقہ جو جسم کے کسی منفذ کے گرد ہوتا ھے اور اسے بند کرنے کا کام دیتا ھے -

**sphincteral, sphincterial, sphincteric, *aa.*** : ایسے عضو کا یا اس کے متعلق -

**Sphinx, *n.*** : (۱) ( یونانی دیو مالا ) شہر تھیبس کی ایک پردار دیونی جس کا سر عورت کا اور بدن شیر کا تھا ؛ اس کی ایک پہیلی تھی جو اس کا جواب نہ دے سکتا اسے مار ڈالتی - آخر اوڈی پس نے یہ پہیلی بوجھ لی ؛ جس پر اس نے پہاڑ پر سے اپنے آپ کو گرا کے ھلاک کر ڈالا - (۲) ابوالھول؛ مصر قدیم کا ایک بت جس کا جسم شیر کا اور سر آدمی یا کسی اور حیوان کا تھا - (۳) پر اسرار شخص ؛ ایسا شخص جس کی حقیقت سمجھ میں نہ آے - (۴) ایک قسم کا اڑنے والا کیڑا - (۵) لنگور کی ایک قسم-

**Sphragistics *n.* pl.** : ( اکثر بطور واحد) مہروں کا علم یا تحقیق -

**Sphygmo-** : ( جزو ترکیبی ) -

*s.-graph* : نبض نگار ؛ ایک آلہ جس سے نبض کی کیفیت بہ سلسلۂ خطوط منحنی دکھائی جاتی ھے -

*s.-gram* : وہ نقشہ جو خطوط منحنی سے بنتا ھے -

*s.-graphic* : نبض نگاری کے متعلق -

*s.-graphy* : نبض نگاری -

*s.-logy* : علم حرکات النبض -

*s.-phone* : نبض شنوا آلہ جس سے نبض کا فعل سننے میں آتا ھے -

*s.-scope* : نبض نما آلہ جس سے نبض کا فعل نظر آتا ھے -

**Sphygmus, *n.*** : (عضویات ) نبض ؛ نبض کی حرکت -

**Spica, *n.*** : (۱) ( نباتیات ) بال ؛ بالی ؛ سنبل - (۲) ( جراحی ) ایک پٹی جس کی بندش گیہوں کی بالی کی وضع کی ہوتی ھے-

**spicate, -ated, *aa.*** : بالی دار -

**Spice, *n.* & *v. t.*** : (۱) گرم مسالا - (۲) خصوصیت ؛ رنگ ؛ بو ؛ چاشنی ( جیسے *a s. of malice in his words.* : اس کی باتوں میں خبث کی بو پائی جاتی ھے ) - (۳) مسالے دار بنانا یا چٹ پٹا بنانا -

*spicebush* : ایک خوشبو دار پودا ( امریکہ ) -

**spicery, *n.*** : مسالے خانہ ؛ مکان کی وہ کوٹھڑی جو مسالے رکھنے کے لئے مخصوص ھو -

**Spick, *a.*** : ٹھیک ٹھاک ؛ پاک صاف ؛ بے داغ ؛ بالکل نیا ؛ تازہ ؛ چاق چوبند ( جیسے he looks s. & span ؛ S.-&-span-new لیس ؛ کیل کانٹے سے درست ( پہلے استعمال ھوتا تھا ) -

**Spicule, *n.*** : (۱) کوئی چھوٹی سی نوکدار شے؛ کوئی سوئی سی شے؛ چھوٹی چھوٹی سوئیاں - (۲) ( حیوانیات ) ایک چھوٹا سا سخت مادہ خصوصاً جو اسفنج کے خول میں ہوتا ھے - (۳) (نباتیات ) بالچھڑ؛ سنبلچہ ( ج ) -

**spicular, spiculate, *aa.*** : بالچھڑ دار ؛ نوکدار -

**Spicy, *a.*** : (۱) خوشبو دار ؛ مسالے دار ؛ چٹ پٹا ؛ چرپرا - (۲) ( مجازاً ) چبھتا ہوا؛ دلخراش؛ تیز (مثلاً *s. conversation* ) - (۳) نازیبا ؛ نامناسب ( جیسے *s. story* ) - (۴) چست ؛ نمایشی ؛ بھڑک دار -

**spicily, *adv.*** : حد بندی پن سے ؛ تیزی سے وغیرہ -

**spiciness, *n.*** : تیزی وغیرہ -

**Spider,** *n.* : (۱) مکڑی - (۲) جو شباہت میں مکڑی کی سی ہو ' (خصوصاً) جس کی ٹانگیں مکڑی کی سی بنی ہوں ؛ مکڑیا پلا- (ج) - (۳) دو پہیا ' سلکی ' گاڑی جس کے بڑے بڑے ہلکے پہیے ہوں -

*s. -catcher* : پرندوں کی ایک قسم -

*s. -crab* : کیکڑا جس کی ٹانگیں لمبی اور پتلی ہوتی ہیں -

*s.-line* : مکڑی کا تار جو دقیق اور نہایت خفیف پیمایش کے لئے پیمانوں یا آلات میں دھات کے تار کی بجائے لگایا جاتا ہے -

*s. -monkey* : ایک قسم کا بندر جس کی ٹانگیں لمبی اور دم ایسی ہوتی ہے کہ اس سے گرفت کر سکتا ہے -

*s. -wasp* : بھڑ کی قسم جو اپنے بچوں کے لئے بل میں مکڑی کے بچے جمع کر رکھتی ہے -

*s. -wart* : ایک پودا جس کے پھول ارغوانی نیلگوں ہوتے ہیں -

**spiderlike,** *a.* : مکڑی جیسا ؛ مکڑی جیسا عیار -

**Spidery,** *a.* : (۱) مکڑی جیسا ؛ مکڑی کے مشابہ (جیسے S. handwriting) - (۲) مکڑی کا ؛ مکڑی کے متعلق - (۳) مکڑی سا چالاک ' مکار -

**Spiegeleisen,** *n.* : لوہے ' منگنیز اور کاربن کی ملونی جو فولاد بنانے میں کام آتی ہے

**Spiel,** *n. & v. t. & i.* : (۱) (امریکی عامیانہ) تقریر ؛ قصہ ؛ کہانی - (۲) (مزاحاً یا حقارتاً) جلسۂ عام میں تقریر کرنا ؛ داد خطابت دینا - (۳) فراٹے بھرنا ؛ فر فر سنانا (سفر کی کہانی یا کوئی داستان مصیبت وغیرہ) -

**Spif (f) licate,** *v. t.* : (۱) (عامیانہ) پیٹنا ؛ خبر لینا ؛ سرزنش کرنا - (۲) کچلنا ؛ تباہ کرنا ؛ پائمال کرنا -

**Spigot,** *n.* : (۱) چھوٹی میخ یا ڈاٹ خصوصاً جس سے پیپوں میں برمے سے کیے ہوئے سوراخ بند کرتے ہیں - (۲) نل کا سادہ سرا جو دوسرے نل میں ٹھیک بیٹھ جائے -

**Spike,** *n. & v. t.* : (۱) تیز نوک - (۲) لوہے کی نوکدار سلاخ (مثلاً لوہے کے جنگلے کے اوپر) - (۳) نوکدار میخ ؛ میخ (جو جوتے کے تلے میں لگائی جاتی ہے کہ پھسلنے سے بچ جائے) - (۴) بڑی مضبوط میخ (جیسی ریلوں میں لگائی جاتی ہے) - (۵) (نباتیات) ان پھولوں کا گچھا جو ایک ہی لمبے ڈنٹھل کے ساتھ ساتھ اگیں - (۶) کسی پودے کی الگ شاخ جس میں پھول گچھے بن کر نکلیں - (۷) ترنج لیونڈر - (۸) (عامیانہ) مذہبی رسوم کا پابند - (۹) میخیں ' سلاخیں یا ڈنڈے لگا کر مضبوط کرنا ؛ میخیں یا سلاخیں کسی جگہ گاڑنا ؛ ڈنڈوں سے باڑ لگانا ؛ بندوق یا توپ کے پیالے کا منہ کیل ٹھوک کر بند کر دینا ؛ رنجک کے سوراخ میں کیل ٹھوک دینا -

*s. oil* : تیل جو ترنج لیونڈر سے بنایا جاتا ہے -

*s. plank* : پچھلے مستول کے پاس کا پل (خاص بحر شمالی میں آمد و رفت کرنے والے جہازوں میں ہوتا ہے) -

**spikelet,** *n.* : (۱) چھوٹی میخ یا سیخ ؛ کانٹا - (۲) (نباتیات) چھوٹی بالی ؛ بالچھڑ

**spikewise,** *adv.* : میخ یا کیل جیسا -

**spiky,** *a.* : (۱) کیل کی شکل کا - (۲) نوکدار سلاخوں یا کیلوں سے جڑا ہوا - (۳) (مجازاً) حساس (شخص) - (۴) کٹر ' سخت (مذہبی عقاید میں) -

**Spikenard,** *n.* : (۱) ایک سدابہار خوشبودار بوٹی - (۲) زمانۂ قدیم کا ایک خوشبودار قیمتی مرہم جو خاص اس بوٹی سے تیار ہوتا تھا - (۳) مختلف قسم کے خوشبودار تیل -

**Spile,** *n. & v. t.* : (۱) لکڑی کی کھونٹی یا چھپٹی - (۲) شہتیریا کھمبا جو عمارت وغیرہ کی بنیاد میں سہارے کے لیے زمین میں گاڑ دیا جاتا ہے - (۳) ڈاٹ پیپے کا سوراخ بند کرنے کے لیے - (۴) پیپے میں میخ لگانے کے لیے چھید کرنا -

**Spiling,** *n.* : (۱) شہتیریا کھمبے (عمارت کے لیے) - (۲) جہاز کے ڈھانچے کے تختوں میں کناروں کے خم -

**Spill,** *v. t. & i.* (*spilt* or *spilled*) & *n.* : (۱) گرنا ؛ (کسی کا خون) بہنا ؛ گرانا (جیسے *no use crying over spilt milk*) - (۲) گرادینا ؛ پھینکنا (جیسے *spilt the salt* نمک گرا دیا) - (۳) (بحری) بادبان سے ہوا خارج کرنا - (۴) گرانا (گھوڑے یا گاڑی سے) (جیسے *horse spilt him* گھوڑے نے اسے گرا دیا ؛ *was spilt from a cart* گاڑی سے گر پڑا) - (۵) پچھاڑ ؛ پٹخنی (گھوڑے گاڑی سے) (مثلاً *had a nasty s.* بری طرح پٹخنی کھائی) - (۶) ظاہر کرنا ؛ افشا کرنا ؛ فاش کرنا (خصوصاً اس فقرے میں *s. the beans* راز فاش کرنا ؛ بھانڈا پھوڑنا) -

*s. blood* : قتل کا مجرم ہونا -

*s. the blood of* : کسی کا خون کرنا -

*s. money* : روپیہ جوے میں ہار جانا -

*spillway* : فالتو پانی نکالنے کا راستہ (بند اور پشتوں میں) -

**Spill,** *n* : فلیتہ ؛ لکڑی یا کاغذ کی بتی لمپ وغیرہ جلانے کے لئے -

**Spiller,** *n.* : چھوٹی مچھلی پکڑنے کی کشتی جو بڑی میں رکھ لی جاتی ہے جب کہ بڑی کو کنارے پر لانے میں دقت ہو -

**Spillikin,** *n.* : (۱) لکڑی یا ہڈی وغیرہ کی چقتی جو بعض کھیلوں میں کام آتی ہے - (۲) (نیز جمع = *spelicans*) ایک کھیل جو ایسی چقتیوں سے کھیلا جاتا ہے -

**Spilt** : دیکھو Spill -

**Spilth,** *n.* : (متروک) اچھال ؛ جو زیادہ ہونے کی وجہ سے برتن سے باہر نکل آئے ' فالتو ' فاضل -

**Spin,** *v. t. & i.* (*spun* or *span, spun*) : (۱) (اون ' کپاس) کاتنا ؛ سوت بنانا (مکڑی ' ریشم کے کیڑے وغیرہ کا) - (۲) جالا تننا ؛ کویا بنانا (ریشہ دار لعاب نکال کر) - (۳) چاک یا ایسی کل پر (برتن وغیرہ) بنانا - (۴) (مجازاً) انشا پردازی کرنا ؛ مضمون لکھنا (اکثر *out* کے ساتھ جب کہ معنی پر نویسی پر شامل ہوجاتے ہیں) - (۵) طوالت دینا ؛ بڑھا دینا ؛ بحث کو- (۶) گھمانا یا گھومنا (لٹو) - (۷) (شخص یا چیز کا) یکایک مڑ جانا یا موڑ دینا ؛ منہ پھیر دینا یا پھر جانا (ضرب وغیرہ سے) (مثلاً *sent him spinning* ایسا (مکا وغیرہ) دیا کہ چکر کھاتا جا پڑا) - (۸) امتحان کے امید وار کو جواب دیدینا یا نا منظور کرنا - (۹) مچھلی کا شکار کرنا (ھک وغیرہ سے نہر یا نالے میں) - (۱۰) *P. P.* (عامیانہ) تھکا ماندہ ؛ خستہ -

*s. a yarn* : قصہ کہانی بیان کرنا -

*s. out* : صرف کردینا ؛ گزار دینا (وقت ' عمر ' یا بحث مباحثہ میں یا کسی شغل میں) -

*spun glass* : گرم ہونے کی حالت میں کھینچ کر تار کیا ہوا شیشہ -

*spun gold, silver* : سونے اور چاندی کے تار جو کسی بنت کے

لئے تیار کئے جاتے ھیں -

*spun silk* : سوت کے ساتھ ملا ھوا ردی ریشم -

*spun yarn* : رسی جو دو یا چار لڑیوں کو بٹ کر بنائی جاے -

**Spin**, *n. & v. i.* : (۱) گھماؤ - (۲) گیند کی گھومنے کی حرکت (۳) مختصر یا تیز دوڑ یاسیر ( گاڑی ھانکنے؛ کشتی چلانے یا بائسکل وغیرہ میں ) ( جیسے *to go for a s.* ) (۴) ( ھوا بازی ) ھوائی جہاز کا مسلسل چکروں کے ساتھ یکایک نیچے اترنا - (۵) ( *v. i.* ) اس طرح نیچے اترنا -

**Spinach,-age**, *n.* : اسفاناج ( عربی ' اسفیناج ) ؛ پالک ؛ اسی قسم کی اور سبزی -

**spinaceous**, *a.* : اسفاناجی -

**Spinal**, *a.* : ریڑھ کی ھڈی سے متعلق جیسے :-

*s. column* : ریڑھ کی ھڈی -

*s. complaint* : ریڑھ کی ھڈی کا عارضہ -

*s. cord* : حرام مغز -

*s. curvature* : ریڑھ کی ھڈی کا خم -

**Spindle**, *n. & v. i.* : (۱) تکلا ( چرخے کا ) - (۲) سلائی یا تکلی ( ھاتھ سے کاتنے کی ) - (۳) پرچھا ( وہ نلی جس پر جولاھے سوت لپیٹتے ھیں ) - (۴) محور ؛ چرخی ؛ دھرا ( جو خود گھومتا ہے یا جس کے گرد کوئی چیز گھومتی ھے) - (۵) پتلی شے ؛ دبلا پتلا آدمی - (۶) سوت کا پیمانہ ( جو مختلف قسم کے سوتوں کے لئے مختلف ھوتا ھے ) - (۷) تکلے کی شکل کا ھونا؛ لمبا پتلا ھوجانا- قائم ' غیر متحرک سلائی یا چرخی -

*dead s.* : غیر متحرک سلائی یا چرخی -

*live s.* : گھومتی سلائی یا چرخی -

*s.-shanked* : لمبی پتلی ٹانگوں والا ؛ لم ٹنگا -

*s.-shanks*: لم ٹنگا شخص -

*s.-shaped* : تکلے کی شکل کا ؛ سگار صورت؛ دونوں طرف سے نازدم-

*s.tree* : ایک درخت جس کی لکڑی مضبوط ھوتی ھے اور تکلوں یا پرچھوں کے کام آتی ھے -

**spindly**, *a.* : (۱) ( درخت ) پتلا ؛ کم زور - (۲) (نمو) کم زور-

**Spindrift**, *n.* : ھلکی پھین جو سطح سمندر پر ھوا کے زور سے برابر چلی جاتی ھے -

*s. cloud* : ھلکے پھلکے بادل -

**Spine**, *n.* : (۱) ریڑھ - (۲) ( نباتیات ) لکڑی میں سخت اور نوک دار حصہ جو کسی تغیر یا خرابی کے باعث الگ صورت اختیار کر جاتا ھے ' مثلاً کانٹا ' سول - ( ۳ ) ابھار ؛ ابھرا ھوا حصہ ( مثل ماھی پشت ) - (۴) کتاب کے پٹھے یا مرزائی کا وہ حصہ جو ان کے الماری پر رکھے جانے کے بعد نظر آے -

*railway s.* : ریڑھ کی ھڈی کا صدمہ جو ریل کے حادثے میں پہنچ جاے -

*spineback* : مچھلی کی قسم جس کی ریڑھ ظاھری پروں کے اندر یا مقابل ھوتی ھے -

**spined**, *a.* : ریڑھ والا -

**spinose**, *a.* : سول دار ؛ خار دار -

**spinous**, *a.* : ( ۱ ) ریڑھ جیسا - ( ۲ ) کٹھن ؛ بے کار - ( ۳ ) سول دار -

**Spinosity**, *n.* : ( ۱ ) خار دار ھونا- ( ۲ ) ( مجازاً ) نا سزاوار بات یا قول ؛ مشکل یا بے کار نظریہ یا دلیل -

**Spinel**, *n.* : مختلف رنگ کی معدنی اشیا جن کی باقاعدہ قلمیں ھوتی ھیں -

*s. ruby* : ایک سرخ قسم کا بیش قیمت یاقوت -

**Spineless**, *a.* : (۱) بے ریڑھ کا - (۲) ( مجازاً ) کم زور ( طبیعت کا )؛ غیر مستقل مزاج؛ مذ بذ ب ؛ ضعیف الارادہ - (۳) (مچھلی) جس کے پنکھ ریڑھ نہیں ھوتی -

**Spinet**, *n.* : ( تاریخ ) ایک قسم کا باجا -

**Spini-** : ( جز ترکیبی بمعنی ) کانٹا یا ریڑھ کی ھڈی جیسے : -

*spini-cerebrate* : ریڑھ کی نس اور دماغ رکھنے والا -

*spini -ferous* : سول دار ( خار دار ) : کانٹوں بھرا : سول ( کانٹے ) پیدا کرنے والا -

**Spinnaker**, *n.* : ایک مثلثی شکل کا بادبان جو دوڑ کی کشتیوں ( *racing-yacht* ) کے بڑے مستول پر چڑھا ھوتا ھے -

**Spinner**, *n.* : (۱) ( فعل spin کا اسم فاعل ) ( خصوصاً ) چرخہ ؛ سوت کاتنے کی کل - (۲) ظروف ساز ؛ چاک پر برتن بنانے والا - (۳) ( نیز spinneret ) مکڑی یا کرم پیلہ میں تار یا جالا پرونے والا عضو؛ عضو جس سے تارکش کیڑے تار نکالتے ھیں؛ تارکش؛ بارا -

**Spinney**, *n.* : جھاڑی ؛ جھاڑی دار جنگل -

**Spinning**, *n.* : ( فعل spin سے اسم ) کا تنا وغیرہ -

*s. -house* : ( تاریخ ) رنڈیوں کی تادیب گاہ -

*s. -jenny* : کل جس میں ایک وقت میں کئی تار کت سکتے ھیں ؛ کاتنے کی کل -

*s. -machine* : کاتنے کی مشین -

*s. -wheel* : چرخہ -

**Spinozism**, *n.* : سپائی نوزا (ھسپانوی یہودی متوفی ۱۶۷۷ ع ) کے اصول و عقائد یعنی یہ کہ اصل ایک جوھر ھے جو واحد اور غیر متناھی ھےاورنفس اور فضا صفات اور اشخاص اشکال متغیرہ ھیں -

**spinozist**, *n.* : قائل عقائد سپائی نوزا -

**spinozistic**, *a.* : متعلق بہ عقائد سپائی نوزا -

**Spinster**, *n.* : ناکتخدا عورت ( خاص کر بڑی عمر کی )-

**spinsterhood**, *n.* : ناکتخدائی -

**Spinthariscope**, *n.* : ایک آلہ جس میں ریڈیم کی شعاعیں چھوٹے چھوٹے پتنگوں کی شکل میں نکلتی ھوئی نظر آتی ھیں -

**Spinule**, *n.* : ( نباتیات و حیوانیات ) چھوٹی ریڑھ کی ھڈی یا سول-

**spinuliferous**, *a.* : چھوٹے سول والا -

**spinulose, spinulous**, *aa.* : خار پیدا کرنے والا ؛ پر خار -

**Spiny**, *a.* : (۱) کانٹوں بھرا ؛ کانٹوں والا ؛ کانٹے دار ؛ پر خار ( خصوصاً جب کہ جانوروں کے نام میں واقع ھو جیسے *s. crab, lobster, rat* ) ؛ سخت ؛ نوک دار - (۲) ( مجازاً ) مشکل ؛ پیچیدہ ؛ کٹھن ؛ الجھن میں ڈالنے والا ( جیسے *a s. subject to discuss* ) -

**spininess**, *n.* : کانٹے دار ھونا ؛ اشکال ؛ پیچیدگی -

**Spiracle**, *n.* : (حیوانیات ) حیوانات میں سانس لینے کا سوراخ مثلاً وھیل اور دیگر سمندری جانوروں کے سانس کا منفذ ؛ نتھنے-

**spiracular**, *a.* : نتھنے کے متعلق یا سانس کے منفذ کا کام دینے والا -

**spiraculate**, *a.* : ایسے منفذ رکھنے والا -

**Spiraea**, *n.* : گلاب نما پودوں کے اقسام جن میں سفید یا گلابی

رنگ کا چھوٹا پھول لگتا ھے -

**Spiral**, *a., n. & v. t.* : (۱) چکر دار ' یا تو ایک سطح میں جیسے گھڑی کی کمانی یا اوپر کو گھومتے ہوئے ( مخروطی شکل میں ) ( جیسے *s. staircase* ) ؛ ایسے چکر لگا لگا کر ( گویا اسطوانہ کے گرد ) آگے بڑھنے والا جیسے پیچ کا سوت - (۲) چکردار انحنا ' ایک سطح میں یا اوپر کو مخروطی شکل میں - (۳) کمانی - (۴) گھونگوں کے خول میں کمانی کی سی بناوٹ - (۵) چکر دار بنانا -

*s. balance* : کمانی دار ترازو -

*s. wheel* : دندانے دار پہیا جس کے دندانے محور کے ساتھ ایک خاص زاویہ پیدا کرتے ہیں -

**spirality**, *n.* : چکر دار ہونا -

**spirally**, *adv.* : چکر کی طرح -

**Spirant**, *a. & n.* : (حرف صحیح) جو ایک دم سانس خارج کرنے سے ادا کیا جائے جیسے f, v, te, dh اور کبھی کبھی w, y - ( ان حروف کے تلفظ میں نہ تو اعضا کا بالکل وصل ہوتا ھے اور نہ بالکل انفصال ) -

**Spire**, *n. & v. i. & t.* : (۱) گاؤ دم یا مخروطی شکل کی عمارت ؛ کلس یا مینار کی چوٹی - (۲) ( درخت کی ) چوٹی جیسے شمشاد اور سفیدہ کی - (۳) کونپل، مخروطی شے مثلاً گھاس کا ڈنٹھل وغیرہ- (۴) اوپر کو نکل جانا ؛ سیدھا اوپر کو بڑھنا یا اٹھنا - (۵) مخروطی شکل یا کلس کی صورت میں بنانا ؛ چوٹی دار یاکلس دار بنانا -

**spiry**, *a.* : مخروطی ؛ کلس نما یا مخروط یا کلس کی شکل کا یا کلس کے متعلق -

**Spire**, *n.* : (۱) کسی چکر دار شے یا کمانی کا ایک پیچ یا چکر - (۲) ( نباتیات ) حلقہ ( پتوں یا پتیوں کا کسی ایک نقطے پر ) -

**spiry**, *a.* : پیچ دار -

**Spirillum**, *n.* (pl. *-la*) : جراثیم کی ایک قسم جس کی جسمانی ساخت میں پیچ و خم ہوتے ہیں -

**Spirit**, *n.* : (۱) روح ؛ نفس [ مثلاً *in ( the ) s.* = باطن میں' دل میں ؛ *groaned in s.* = باطن میں کڑھتا تھا ؛ *shall be with* ؛ دل ھی دل میں ملول تھا ؛ *was vexed in s.* = دل سے وہ تمہارے ساتھ ہوگا ] - (۲) *you in ( the ) s.* = متنفس ؛ شخص ( جیسے *one of the most ardent ss.* ؛ اپنے زمانہ کے بڑے پر جوش آدمیوں میں سے ھے ؛ *of his time* = بر گزیدہ اشخاص کی مجلس ؛ *a meeting of choice ss.* = اعلیٰ درجے کا ذہین ' صاحب کمال وغیرہ ) - *a master -s.* = (۳) جوہر مجرد ؛ جوہر محض ؛ جوہر روحانی ؛ روح مجرد ؛ وجود غیر مادی ( مثلاً *God is a s.* = خدا محض جوہر ھے ؛ *the holy s.* = اقنوم ثلثہ میں سے تیسرا ' روح القدس ) ؛ (۴) غیر مادی شخصیت ؛ طیف ؛ پریت ؛ ارواح ؛ جن ؛ پری ؛ سایہ [ جیسے *has seen a s.* = کوئی بھوت پریت دیکھا ھے ؛ *ss. must have been at work* = روحیں کام کر رھی ہونگی ؛ *familiar Astral ss.* ( دیکھو Astral وغیرہ ) ؛ *peace to his departed s.* = اس کی روح پر رحمت ہو ] - (۵) حوصلہ ؛ ہمت ؛ دل ؛ دل گردہ ؛ جان ؛ جوش ؛ سر گرمی ؛ مستعدی ؛ قوت ؛ جرات ؛ طبیعت ؛ مزاج ؛ افتاد مزاج ؛ سرشت [ مثلاً *a man of unbending s.* = اٹل ارادے یا طبیعت کا ؛ *as if you had the s.* = حلیم الطبع ؛ *the poor in s.* = گویا چوھیا کا دل رکھتے تھے ؛ *do show a* = *of a mouse* = تھوڑی ہمت دکھاؤ نا ؛ *little s.* = *went at it with a s.* = اسے ہمت وجرات سے ہاتھ میں لیا ؛ *infused s. into his men* = اپنے آدمیوں میں روح پھونک دی ' جوش پھیلا یا ] - (۶) روح رواں ( مثلاً *he was the animating s. of the rebellion* = وہ بغاوت کی روح و رواں تھا ) - (۷) جذبہ ؛ رنگ ؛ خیال ؛ انداز ؛ نظر [ مثلاً *took it in a wrong s.* = غلط رنگ میں سمجھے ؛ *depends on the s. in which it is done* = جس خیال سے کیا گیا ھے اس پر منحصر ھے ؛ *did it in a s.* = شرارت کے خیال سے کیا ؛ *objections of mischief* = اعتراضات جو عیب جوئی کی نظر سے یا جذبے میں کئے گئے ہیں ؛ *made in a captious s.* ] - (۸) صحیح یا اصل مفہوم ؛ مغز ؛ اصل منشا ( جیسے *must consider the s. of the law,* = قانون کے الفاظ کا نہیں بلکہ منشا کا خیال کیا جائے ؛ *not the letter have followed out the s. of his instructions* = اس کی ہدایات کے اصل منشا کی تعمیل کی ) - (۹) اقتضا ؛ مقتضا ؛ رجحان ؛ خصوصیت ( مثلاً *can not resist the s. of the age or times* = زمانے کے اقتضا کا مقابلہ نہیں ہوسکتا )- (۱۰) ( قدیم ) غیر مادی توانائی جو خون اور اعضاء رئیسہ میں پائی جاتی ھے ؛ ( جدید ) خوشدلی ؛ زندہ دلی ؛ چہل ؛ نشاط ؛ موج ( جیسے *animal ss.* ؛ *high or great ss.* = نشاط ' انبساط ؛ خوشدلی وغیرہ ؛ *poor or low ss.* = انقباض خاطر ؛ افسردہ دلی ؛ پژ مردگی ؛ اداسی ) - (۱۱) ( عموماً جمع ) تیز و تند شراب مثلاً برانڈی ' وھسکی ' جن ' رم [ مثلاً *ardent ss.* ( دیکھو ardent ) ] - (۱۲) روح ؛ جوہر ( جیسے *s. or ss. of wine* = شراب کی روح ) -

*methylated s.* : دیکھو methylated

*s. blue* : نیل کا رنگ جو الکحل میں حل ہو جاتا ھے -

*s. duck* : مرغابی کی اقسام جو بندوق کی آواز ہوتے ھی غوطہ مار جاتی ہیں -

*s. -lamp* : لمپ جس میں تیل کے بجائے سپرٹ جلایا جاتا ھے -

*s. -level* : استوائے سطح دریافت کرنے کا آلہ جس میں سپرٹ ہوتا ھے ؛ سطح مستوی دریافت کرنے کا آلہ -

*s. -rapper* : مردہ اشخاص کی روحوں سے گفتگو کرنے والا -

*s. -rapping* : روحوں سے گفتگو ( یہ گفتگو ایک میز کے واسطہ سے ہوتی ھے ) -

*s. -room* : ( بحری ) بخشی ء جہاز کا گودام جس میں پہلے شراب کا ذخیرہ ہوتا تھا -

*ss. of salt* : ہائیڈرو کلورک ایسڈ -

**Spirit**, *v. t.* : (۱) اڑا لے جانا ( away 'off کے ساتھ ) گویا روحوں کی مدد سے ؛ جھٹ پٹ اور خفیہ طور سے کھسکا دینا - (۲) ( up کے ساتھ ) دل بڑھانا ؛ ہمت بندھانا ؛ تسلی دینا ؛ خوش کرنا ؛ بشاش کرنا -

**Spirited**, *a.* : (۱) پر زور ؛ پر جوش ؛ جاندار ؛ چاق چوبند ؛ چست ؛ طرار ( مثلاً *a s. translation* = جاندار یا چست ترجمہ ؛ *a s. attack* = پر جوش حملہ ؛ *a s. horse* =

جاندار یا طرار گھوڑا ؛ *a s. reply* = چست جواب) - (۲) خاص کیفیت مزاج رکھنے والا ( *high- s.* - الوالعزم ؛ *mean- s.* = سفلہ ؛ کم حوصلہ ؛ *proud- s.* متکبر ؛ *jealous -s.* - حاسد ) - (۳) طبیعت کا خاص رنگ ظاہر کرنے والا ( مثلاً *low- s.* دلگیر ؛ ملول ؛ اداس ) -

**-spiritedly,** *adv.* **:** زندہ دلی یا خوش دلی سے

**-spiritedness,** *a.* **:** زندہ دلی ؛ خوش دلی -

**Spiritless,** *a.* **:** کم حوصلہ ؛ کم ہمت ؛ مردہ دل -

**spiritlessly,** *adv.* **:** بیدلی سے ؛ مردہ دلی سے -

***Spiritoso,*** *adv.* **:** جوش سے ؛ ولولہ سے ؛ دل لگا کر -

**Spiritual,** *a.* & *n.* **:** (۱) روحانی ( بمقابلہ مادی ) ( مثلاً *s. life* روحانی زندگی ) - ( ۲ ) الٰہی ؛ منزل من اللہ ؛ مقدس ؛ ربانی ؛ الہامی ( مثلاً *s. songs* - مقدس ترانے ؛ the s. law الٰہی قانون ) - ( ۳ ) دینی ؛ مذہبی ( مثلاً *our s. interests* ہمارے دینی اغراض ؛ s. courts کلیسائی عدالتیں ؛ s. corporations مذہبی مجلس ؛ *lords s.* پارلیمنٹ میں دیوان امرا کے لاٹ پادری ) - (۴) صاحب اوصاف فاضلہ ؛ محمود الخصائل - (۵) ( n. ) ( نیز *negro s.* ) امریکی حبشیوں کا مخصوص مذہبی گیت -

*the s. man* **:** باطنی سیرت ؛ ( انجیلی معنوں میں ) نیا جنم پایا ہوا ؛ ہدایت یافتہ -

**spiritually,** *adv.* **:** روحانی طور سے -

**spiritualness,** *n.***:** روحانیت -

**Spiritualism,** *n.* **:** (۱) یہ عقیدہ کہ ارواح بعد مفارقت زندہ انسانوں سے مادی ذرایع کی وساطت سے ملتی اور ان سے بات چیت کرتی ہیں ؛ اروا حیت - (۲) ( فلسفہ ) یہ عقیدہ کہ روح مادہ سے الگ موجود ہے یا یہ کہ قائم بالذات ہے -

**spiritism,** *n.***:** اروا حیت -

**spiritist,** *n.***:** ارواحی ؛ اروا حیت پر عقیدہ رکھنے والا -

**spiritualist,** *n.***:** روحانیت کا قائل ؛ روح کو قائم بالذات ماننے والا -

**spiritualistic,** *a.***:** ارواحیت کا یا اس کے متعلق ؛ ارواحی -

**Spirituality,** *n.***:** (۱) روحانی خاصیت - (۲) ( عموماً جمع میں ) کلیسائی حقوق واجبات ؛ کلیسائی املاک و آمدنی [ مثلاً *the ss. of his office* اس ( پادری ) کے منصب کی املاک یا آمدنی ؛ *s. benefices* - کلیسائی اراضی کا لگان ( دسواں حصہ ) ] -

**Spiritualize,** *v. t.***:** (۱) روحانیت پیدا کرنا ؛ روحانی تاثیرات سے متاثر کرنا ؛ پاکیزگی پیدا کرنا ؛ ( خیالات و حالات میں ) رفعت پیدا کرنا ؛ بلند کرنا - (۲) ( شاذ ) جان ڈالنا ؛ روح پھونکنا - (۳) باطنی یا روحانی معنے پہنانا یا مراد لینا ( بمقابلہ لفظی معنوں کے ) -

**spiritualization,** *n.***:** روحانیت پیدا کرنا ؛ روح میں تبدیل کرنا ؛ مادی شے کو روحانی کیفیت بخشنا -

**Spirituel (le),** *a.***:** ( خاصکر عورتوں کے لئے ) نفیس مزاج ؛ صاحب ذوق ؛ لطیف طبع ؛ ذکی ؛ فہیم -

**Spirituous,** *a.***:** جس میں الکحل مقطر ہو کر مقطر کی افراط ہو ( مثلاً *s. liquors*—دو آتشہ شراب ؛ تیز و تند شراب ) -

**spirituousness,** *n.***:** تندی ؛ تیزی ( شراب کی ) -

***Spiritus,*** *n.***:** ( یونانی نحو ) *s. asper* — زور سے سانس لینا جیسے *h* کی آواز میں ؛ اس کا نشان یہ ( ' ) ہوتا ہے ؛ *-s. lenis* آہستہ سے سانس لینا ؛ اس کا نشان یہ ( ' ) ہوتا ہے -

**Spirivalve,** *a.***:** چکر دار ( گھونگا وغیرہ ) ؛ چکر دار -

***Spirket,*** *n.***:** ( جہاز ) جہاز کے فرشی تختوں کی درمیانی فصل ؛ آگے اور پیچھے -

**Spirketing,** *n.***:** جہاز کی اندرونی تختہ بندی کا حصہ -

**Spiro – :** جز ترکیبی بمعنی تکلی یا چکر -

**Spiro – :** جز ترکیبی بمعنی سانس -

*spirograph* **:** تنفس نگار -

*spirometer, spiroscope* **:** شش پیما -

*spirometric* **:** متعلق بہ شش پیما ؛ شش پیما کا اندراج -

*spirometry* **:** شش پیمائی -

*spirophone* **:** تنفس زا ( وہ آلہ جس سے مصنوعی طور پر سانس پیدا کیا جاتا ہے ) -

**Spirt, spurt,** *v. i.* & *t.* & *n.***:** (۱) دھار باندھ کر نکلنا ؛ بہہ نکلنا ؛ فوارہ بہنا ؛ پھوٹ نکلنا ؛ پھوٹ بہنا ؛ فوارہ بہانا – ( ۲ ) دفعتاً بہہ نکلنا -

**Spit,** *n.* & *v. t.***:** (۱) سیخ ؛ سیخ کباب-(۲) گوشت سیخ پر چڑھانا - (۳) برمانا ؛ چھیدنا ؛ بیندھنا ؛ بھونکنا ( جیسے تلوار ) -

**Spit,** *v. i.* & *t.* (*spat* or archaic *spit*) & *n.***:** (۱) تھوکنا ؛ کسی چیز کا منہ سے تھوک دینا یا نکال پھینکنا ؛ اُگلنا - (۲) غضب ناک ہوکر منہ سے نکالنا ( کلمات تخویف یا تہدید وغیرہ ) - (۳) ( بلی کا ) خرخرانا ؛ ( مجازاً انسان کا ) پھلکارنا ( غصے اور عداوت سے ) - (۴) ترشح ہونا ؛ پھوئیاں برسنا - (۵) ( آگ یا شمع سے ) پتنگے نکالنا ؛ ( قلم سے ) روشنائی ٹپکنا - (۶) ت. خر ؛ پھنکار ( خصوصاً بلی کی ) - (۷) بعض کیڑوں کے انڈے - (۸) ( شاذ ) تھوک -

*s. at* or *upon* **:** ( مجازاً ) منہ پر تھوکنا ؛ فضیحت کرنا -

*s. fire* **:** ( *s. devil* نیز ) تیز مزاج ؛ پرکالۂ آتش ؛ تند مزاج ؛ گیلی بارود جو آگ لگنے سے پھس پھس کر کے جلتی ہے -

*s. it out* **:** ( عامیانہ ) کہہ ڈالو ( کسی سے بلند آواز سے کچھ کہنے یا گانے کی فرمائش میں ) -

*the (very) s. of* **:** ہو بہو ؛ مشابہ ( جیسے *he is the s. of his father* = وہ اپنے باپ سے اشبہ ہے ) -

**spitter,** *n.***:** تھوکنے والا ( نیز مجازاً ) -

**Spit,** *n.***:** کلہاڑی یا کدال بھر کھدائی ( مثلاً *did it two ss.* or *s. deep* = پھاوڑا بھر گہرا ) -

**Spitchcock,** *n.* & *v. t.***:** (۱) بام مچھلی کا کباب - (۲) ( بام مچھلی اور پرند وغیرہ کو ) سیخ پر کباب کرنا -

**Spitcher,** *v. t.***:** ( بحری عامیانہ ) ڈبونا ( دشمن کی آب دوز کشتی ) -

**Spite,** *n.* & *v. t.***:** (۱) بغض ؛ کینہ ؛ خبث باطن ( مثلاً *did it from pure s.* = محض بغض سے ) - (۲) جلن ؛ عداوت ؛ حسد ؛ عناد ؛ بیر ؛ لاگ ( مثلاً *has a s. against me* = مجھ سے عناد رکھتا ہے ) - (۳) نیچا دکھانا ؛ ذلیل کرنا ؛ مخالفت کرنا ؛ دق کرنا ؛ نقصان پہنچانا ( مثلاً *does it to s. me* = مجھے نیچا دکھانے کے لیے ایسا کرتا ہے ) -

*cut off* one's *nose to s.* one's *face* **:** پرائی بد شگونی کے

لیے اپنی ناک کاٹنا -

*(in) s. of* : با وجود یکہ ؛ با ایں ہمہ -

**spiteful**, *a.*: کینہ پرور ؛ بدباطن -

**spitefully**, *adv.*: کینہ وری سے ؛ بد باطنی سے -

**spitefulness**, *n.*: کینہ وری ؛ بد باطنی -

**Spittle**, *n.*: تھوک ( تھوک جو منہ سے خارج کیا جاتا ھے ) -

**Spittoon**, *n.*: اُگالدان ؛ پیک دان -

**Spitz**, *n.*: ( نیز *s. dog* ) ایک چھوٹی قسم کا کُتا جس کی تھوتھنی گاؤ دم ہوتی ھے ( دیکھو Pomeranian ) -

**Splanchnic**, *a.*: آنتوں کا ؛ امعائی -

**splanchno** - : جز ترکیبی مذکورۂ بالا معنوں میں

**splanchnology**, *n.*: علم امراض الامعا -

**splanchnotomy**, *n.*: تشریح امعا -

**Splash**, *v. t. & i. & n.*: (۱) لتھیڑنا ؛ سانا ' لت پت کرنا ( پانی کیچڑ وغیرہ ) - (۲) چھڑکنا ؛ چھینٹے ڈالنا ( پانی وغیرہ کے ' *about*, *on* یا *over* کے ساتھ ) - (۳) چھینٹے اڑاتے چلنا ؛ چھپ چھپ کرنا - (۴) پانی میں گرنے یا غوطہ لگانے سے چھینٹے اُڑانا - (۵) ( کسی شے کو ) منتشر دھبوں ' ٹپکوں وغیرہ سے آراستہ کرنا ( مثلاً *to s. the edge of a book* ) - (۶) چھینٹا ؛ چھپکا - (۷) چھینٹوں کے پانی کی مقدار - (۸) پانی میں گرنے کی آواز ؛ غڑپ ( جیسے *we heard a s.* ) - (۹) کیچڑ یا گرد کا داغ ؛ دھبا - (۱۰) داغ ؛ خال ؛ گل ( جانور کی جلد پر ) - (۱۱) پوڈر ؛ گلگونہ ؛ غازہ ؛ اُبٹن - (۱۲) ( بول چال ) سوڈا واٹر وغیرہ کی تھوڑی سی مقدار ( جو وسکی وغیرہ میں ملائی جائے ) -

*make a s.*: (مجازاً) چرچا کرنا ؛ شہرہ ہونا ؛ دھوم مچادینا -

*s. board* : ( splasher ) گاڑیوں میں آگے کی جانب کا ایک تختہ کیچڑ مٹی سے بچانے کے لئے ' کیچ روک (ح) -

**splashy**, *a.*: کیچڑ بھرا ؛ گیلا -

**Splasher**, *a.* : (۱) انجن وغیرہ کے پہیوں کے گرد کا پردہ جو سواریوں کو کیچڑ' مٹی وغیرہ سے بچانے کے لئے لگایا جاتا ھے ؛ کیچ روک - (۲) دھلائی کے پٹرے کے پاس کا پردہ جس سے دیوار چھینٹوں سے محفوظ رہتی ھے -

**Splatter**, *v. i. &t.*: (۱) چھپ چھپ کرنا - (۲) اس طرح بولنا کہ کسی کی سمجھ میں نہ آے ؛ کج مج بولنا ؛ گپڑ سپڑ بولنا -

*s. -dash* : شور و غوغا ؛ غل غپاڑا -

*s. -dashes* : = spatterdashes

**Splay**, *v. t. &i., n. & a.*: (۱) موکھا بنانا ؛ موکھے یا کھڑکی کے لئے بیرونی حصے کو ڈھلواں بنانا (جیسے *to s. the sides of a window* ) - (۲) جوڑ الگ کرنا ؛ ہڈی اتار دینا ( خصوصاً گھوڑے کا شانہ ) - (۳) ڈھلواں کرنا ' زاویہ یا سطح خصوصاً موکھے یا رند کا حصہ - (۴) کشادہ اور چپٹا ؛ باہر کو نکلا ہوا -

*s. -foot* : (۱) چوڑا چکلا پاؤں ( باہر کو مڑا ہوا ) - (۲) جس کے ایسا پاؤں ہو -

*s. mouth*: چوڑا کھلا منہ ؛ باچھیں چری یا کھلی -

**Spleen**, *n.* : (۱) تلی ؛ طحال - (۲) اضمحلال ؛ بد مزاجی ؛ چڑ چڑا پن ( مثلاً *a fit of s.* = بد مزاجی کی لہر ۔ *vented his s.* = غصہ نکالا ) -

**spleenwort** : ایک قسم کی بوٹی جو پہلے تلی کے علاج کے لئے استعمال کی جاتی تھی -

**spleenful**, *a.* : تنگ مزاج ؛ بد مزاج ؛ چڑچڑا ؛ جھلا -

**spleenfully**, *adv.*: بد مزاجی سے ؛ غصہ سے -

**spleenish**, *a.* : بد مزاج ؛ چڑچڑا ؛ بد نفسانہ -

**spleenishly**, *adv.*: بد مزاجی سے -

**spleeny** : = spleenful

**spleenless**, *a.* : بے تلی ؛ بے غصہ ؛ نیک مزاج -

**Splen** - : ( جز ترکیبی بمعنی ) تلی -

*s.-algia* : تلی کا درد -

*s. -algic* : تلی کے درد کے متعلق ' تلی کے درد جیسا -

*s. -ectomy* : قطع طحال -

*s. -itis* : التہاب طحال ؛ سوزش طحال -

*s. -itic* : سوزش طحال کے متعلق ؛ مریض التہاب طحال -

*s. -ology* : علم طحال -

*s. ological*: متعلق علم طحال -

*s. -otomy* : تشریح طحال -

**Splendent**, *a.* : چمکدار ؛ چمکیلا ؛ منور ؛ روشن ؛ تاباں -

**Splendid**, *a.* : (۱) شاندار ؛ عالیشان؛ پرتکلف ؛ ٹھاٹھ باٹھ والا ؛ بہت بڑا ؛شاہانہ ( جیسے *a s. palace, gift. achievement*) - (۲) ٹھاٹھ باٹھ سے رہنے والا ( شخص ) ؛ قابل تعریف - (۳) ( بول چال ) نہایت عمدہ ؛ اعلی ؛ بہت اچھا ( جیسے *he has a s. chance of escape* نکل بھاگنے کا بہت اچھا موقع ھے) -

**splendidly**, *adv.* : شان سے ؛ آب و تاب سے -

**Splendiferous**, *a.* : ( بول چال ) بہت عمدہ ؛ اعلی ؛ شاندار

**Splendour**, *n.*: آب و تاب؛ چمک دمک؛ شان و شوکت؛ زرق برق -

*sun in s* : ( نقابت ) سورج ( کی تصویر اس طرح بنائی ہوئی کہ اس ) سے کرنیں نکلتی دکھائی دیں -

**Splenetic**, *a. & n.* : (۱) بد مزاج ؛ زود رنج ؛ چڑ چڑا ؛ بد خو - (۲) متعلق سوزش طحال -

**splenetically**, *adv.* : بد مزاجی سے ؛ چڑ چڑے پن سے -

**Splenial**, *a.* : (۱) کھپچی کی شکل کا؛ کھپچی کا کام دینے والا -(۲) جبیرۂ عنقیہ سے متعلق -

**Splenic**, *a.* : طحالی ؛ متعلق بہ طحال [ جیسے *s. fever* = طحالی بخار ( بھیڑوں کا ) ] -

**splenoid**, *a.* : طحال نما -

**Splenius**, *n.* ( pl. -ii ) : جبیرہ ( جبیرۂ عنقیہ ) ؛ گردن کے اطراف اور پشت کے ہر دو طرف کا عضلہ جو گردن کو پیچھے ہٹانے میں کام دیتا ھے -

**Splenization**, *n.*: - شش کا ایک طحال نما شے میں مستحیل ہوجانا -

**Splice**, *v. t. & n.* : (۱) رسی کے سرے جوڑنا؛ لڑیوں کو آپس میں گوندھ کر لکڑی کے سروں کو ایک دوسرے پر رکھ کر جوڑ دینا - (۲) عقد کردینا [ مثلاً *when did he or they get spliced* ان کا کب عقد ہوا ؛ *s. the main brace* (دیکھو *main* نمبر۳)]- (۳) دو رسیوں یا لکڑی کے دو ٹکڑوں کا جوڑ ( دیکھو معنی فعل ) -

*eye -s.* : دیکھو eye -

*sit on the s* : (کرکٹ' عامیانہ) احتیاط سے مدافعانہ کھیل کھیلنا؛

بہت ھی احتیاط سے پینٹنگ کرنا -

**Spline**, *n.* & *v.t* : (۱) ایک چورس پٹی جو دھرے اور پہیے کی مشترکہ چھری میں دی جاتی ھے تاکہ دونوں بیک وقت گردش کریں - (۲) ایک لچکدار لکڑی یا ربر کا ٹکڑا جو بڑی بڑی گولائیوں ( خصوصاً ریل کے کاموں ) کا نقشہ کھینچنے میں کام آتا ھے - (۳) ایسی چورس پٹی ( دیکھو معنی نمبر ۱ ) لگانا -

**Splint**, *n* & *v. t.* : (۱) لکڑی کی سخت یا لچکدار کھپچی جو ٹوٹی ہوی ھڈی کی مرھم پٹی کے بعد اوپر باندھ دی جاتی ھے یا ٹوکریاں بنانے کے کام آتی ھے - (۲) ( تشریح نیز *s. -bone* ) گھوڑے کے آگے کے پانوں کی ان دو چھوٹی ھڈیوں میں سے ایک جو ران کی ھڈی کے پیچھے یا اس سے متصل ھوتی ھیں - (۳) ( انسان میں ) پنڈلی کے باہر کی طرف کی ھڈی - (۴) گھوڑے کی اس ھڈی ( دیکھو معنی نمبر ۲ ) پر کی رسولی - (۵) ( شکستہ جوارح وغیرہ پر ) کھپچی باندھنا -

*s. -coal* : سلیٹی ساخت کا کانی کوئلہ -

**Splinter**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) پھاڑ کر یا چیر کر پتلے پتلے ٹکڑے بنانا ؛ چھپٹیاں اتارنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا یا ھوجانا ؛ پاش پاش ھو جانا - (۲) ( لکڑی ، پتھر وغیرہ کی ) چھپٹی ؛ لکڑی کی چپیلن ؛ کرچ ؛ پارہ ؛ ٹکڑا -

*s. -bar* : آنک ؛ گاڑی میں وہ ڈنڈا یا سلاخ جو کمانیوں کے سہارے کے لئے لگا ہوتا ھے - (۲) یرکل یعنی وہ ڈنڈے جن میں جوتے بند ھے ھوتے ھیں -

*s. bone* : = splint bone

*s. -proof* : کوئی شے جو پھٹتے گولے کی کرچوں سے بچائے ؛ شیل روک -

**Splintery**, *a.* : چھپٹیوں جیسا ؛ چھپٹیوں کا ؛ چھپٹیاں بن جانے والا ؛ جس کے پھٹنے سے چھپٹیاں نکل آئیں -

**Split**, *v. t.* & *i.* : (۱) زور سے توڑنا یا ٹوٹنا ؛ پھٹنا یا پھاڑنا ( خصوصاً ریشے کے رخ یا لمبائی میں ) ( جیسے *the rock was s. into two* ) - (۲) تقسیم کرنا ؛ بانٹ دینا ( جیسے *s. the job* ) - (۳) ٹکڑے ٹکڑے کرنا یا ہونا ؛ حصے کرنا یا ہونا ( جیسے *s. it into three layers, the job, sum, &c., was s.* ( *usu. up* ) *among 6 of us* ) - (۴) مخالف فریقوں میں تقسیم ھو جانا ( اختلاف رائے یا مسائل کی وجہ سے ) ( مثلاً *our party was s. over this question* ) - (۵) اختلاف ہونا ؛ تفرقہ پڑنا ؛ کھنڈت پڑ جانا ؛ اختلاف پیدا کرنا ؛ نفاق ڈالنا -

*s.* one's *vote* : مخالف امیدواروں میں اپنے ووٹ تقسیم کردینا -

*s. the difference* : متنازع فیہ مقادیر یا رقوم میں سے بیچ کی ( اوسط مقدار ) لے لینا -

*s. hairs* : بال کی کھال نکالنا -

*hair-splitting* : بال کی کھال ؛ ھلدی کی چھلدی -

*s*(one's *sides* or intr.) : ھنستے ھنستے پیٹ میں بل پڑجانا -

*side-splitting* : ھنساتے ھنساتے پیٹ میں بل ڈالنے والا ( شخص وغیرہ ) -

*side-splitter* : ( شخص یا لطیفہ ) ھنساتے ھنساتے پیٹ میں بل ڈالنے والا -

*head is splitting* : درد سے سر پھٹا جاتا ھے -

*a splitting headache* : سخت درد سر -

*s. on* : ( اپنے شریک وغیرہ کا ) راز افشا کردینا -

*s. cloth* : ( جراحی ) پٹی ( خصوصاً سر اور منہ کے لئے ) جس میں کئی دھجیاں ھوں -

*s. gear, wheel* : ٹوٹواں پہیا یا گیر ( جو اس طرح تیار کیا جائے کہ جب چاھیں دھرے سے آدھا الگ کرلیں ) -

*s. infinitive* : مصدر اور علامت مصدر وغیرہ میں فصل دینا ( جیسے *meant to at once write a reply* ) -

*s. moss* : کائی کی وہ اقسام جن کے ڈوڈے پختہ ہوکر پھٹ جاتے ھیں -

*s. peas* (e) : مٹر کی دال -

*s. pin* : دیکھو Pin ( نمبر ایک ) -

*s. ring* : حلقہ ؛ چھلا ( کنجیوں کے گچھوں کے چھلے جیسا ) -

*s. shot, stroke* : انٹے کے کھیل کا ایک ھاتھ جس سے دو ملی ہوی گولیاں مختلف سمت میں اڑ جاتی ھیں -

(~)*splitter* *n.* : چیرنے والا ؛ توڑنے والا وغیرہ -

**Split**, *n.* : (۱) چیر ؛ شگاف ؛ درز ؛ دراڑ - (۲) پھوٹ ؛ تفریق ؛ تفرقہ ؛ اختلاف - (۳) بید کی چری ہوی چھڑیں ( ٹوکریاں وغیرہ بنانے کے لئے ) - (۴) فولاد ، بید وغیرہ کی ایک چھڑ ؛ ( نجاری ) راچھے کی چھڑ - (۵) چمڑے کی ایک تہہ ( جب چمڑے کی باریک تہیں تراشی جائیں تو ان میں کی ہر تہہ ) - (۶) ( تاش کا کھیل ) دو برابر کے پتوں کا نکلنا جس سے شرطیں بٹ جاتی ھیں - (۷) ولایتی پانی ؛ شراب کا آدھا گلاس - (۸) بازی گر کا کھیل جس میں وہ زمین پر بیٹھ کر ایک ٹانگ ایک طرف اور دوسری دوسری طرف پھیلا دیتا ھے اور دھڑ سیدھا رکھتا ھے

**Splosh**, *n.* : (۱) ( بول چال ) پانی کا چھپکا جو دفعتاً آپڑے یا گرایا جائے - (۲) ( عامیانہ ) روپیہ -

**Splotch, splodge**, *nn.* : دھبا ؛ داغ ؛ نشان -

**splotchy**, *a.* : میلا ؛ داغدار -

**Splurge**, *n.* & *v. i.* : فل فپاڑا ( مچانا ) ؛ دھوم دھام ( دکھاوا ) -

**Splutter**, *v. i.* & *t.* & *n.* : = sputter

**splutterer**, *n.* : فعل مذکورۂ بالا کا اسم فاعل -

**Spode**, *n.* : نفیس چینی کا برتن ( جے سپوڈ اس کے بنانے والے کے نام پر ) -

**Spoffish**, *a.* : ( عامیانہ ) مضطرب ؛ پریشان ؛ گھبرایا یا گھبرایا پھرنے والا -

**Spoil**, *n.* (*usu. pl. or collect. sing.*) : (۱) لوٹ ؛ مال غنیمت - (۲) ( مجازاً ) منافع ؛ فواید فتوح ( جو کسی کامیابی یا جیت میں ہو ) - (۳) کسی منصب یا سرکاری خدمت کے فواید - (۴) مٹی وغیرہ جو کھدای یا گل کشی وغیرہ سے برآمد ہو -

*s. system* : ( امریکہ ) کامیاب پارٹی کے طرفداروں اور حامیوں کو سرکاری خدمات کے عطا کرنے کا طریقہ -

*spoilsman* : مذکورۂ بالا دستور کا طرفدار یا موید یا جو اس طریقے سے فواید حاصل کرنا چاھتا ھے -

*s. five* : تاش کا کھیل جس میں ہر کھلاڑی کو پانچ پتے دیے جاتے ھیں -

**Spoil**, *v. t.* & *i* (*spoilt* or *spoiled*) : (۱) ( قدیم ، ادبی ) لوٹ لینا ؛ زبردستی یا چوری سے کوئی شے کسی سے لینا ؛ چھین لینا ( جیسے *s. the Egyptians* = مصریوں کو یعنی ایسے لوگوں کو جو حقیقی دشمن ھیں ) لوٹ لو - (۲) خراب کرنا ؛ بگاڑنا ؛ مزا کر کرا کردینا ؛ بے لطف کردینا ( جیسے *the picture was spoilt by the rain* =

بارش نے تصویر خراب کردی ؛ *will s. all the fun* - سارا مزہ کرکرا کردے گا )- (۳) لاڈ پیار یا مروت و رعایت سے کسی کی عادت خراب کردینا *spare the rod&s. the chiid* ؛ *are determined* *to s. me* سب مجھے بگاڑنے پر تلے ہوئے ہیں؛ *the spoilt chid of* *fortune-* ناز و نعمت کا بگاڑا ہوا بچہ )- (۴) (عامیانہ ) اپاہج یا بیکار کردینا یا ہلاک کر ڈالنا - (۵) ( پھل ، مچھلی اور مجازاً مزاج کے لئے ) بس جانا ؛ سڑ جانا ؛ خراب ہوجانا ؛ بد مزہ ہوجانا ( جیسے *will not s. with keeping* - رکھنے سے خراب نہیں ہوگا ؛ *dog is spoiling for a fight* - کتا نہ لڑنے سے خراب ہورہا ہے یعنی لڑنے کا خواہش مند ہے )-

*s. one's beauty* : آنکھ پھوڑ کر یا کسی اور طرح خراب کر دینا -

*s. -sport* : کھیل بگاڑنے والا ؛ افسردہ مزاج شخص جو دوسروں کے لطف کو کرکرا کردیتا ہے ؛ عیش منغص کرنے والا ؛ بے لطفی پیدا کرنے والا -

**spoiler, n.** : غارتگر ؛ لٹیرا ؛ لوٹنے والا ؛ بگاڑنے والا -

**Spoilage, n.** : کاغذ جو طباعت میں ردی ہوجاتا ہے -

**Spoke, n. & v. t.** : (۱) ارا ( پہیئے کا) - (۲) سیڑھی کا ڈنڈا - (۳) جہاز چلانے کے پہیئے کا ہتھا - (۴) آڑ یا بلی جو پہیئے کو الٹا گھومنے یا الٹنے سے روکتی ہے ؛ ( مجازاً ) کسی کے کاموں میں روڑا اٹکانا ( مثلاً *put a s. in person's wheel* ) - (۵) ارا لگانا ؛ پہیئے کو بلی کی مدد سے روکنا -

*s.-bone* : پیش بازو کا ابھرا ؛ وہ ہڈی جو کہنی سے کلائی تک جاتی ہے -

*s.shave* : ارا بنانے کا رندہ جس کے ادھر ادھر دستے ہوتے ہیں ( خصوصاً خمدار کام میں جہاں اور رندہ کام نہیں دیتا )

*spoking -machine*: - پہیئے کے اروں میں یکساں ڈھلان بنانے کی کل

**Spoke, Spoken** - Speak دیکھو

**Spokesman, n.** : نمائندہ ؛ نائب ؛ وکیل ؛ وہ شخص جو اوروں کی نیابت کرے -

***Spolia opima*, n.** : ( رومائے قدیم ) ہتھیار جو رومی جنرل مخالف جنرل سے دست بدست لڑائی میں چھین لیتا تھا ؛ ( مجازاً ) ممتاز کارنامہ ؛ اعلیٰ امتیاز

**Spoliation, n.** : (۱) لوٹ کھسوٹ ؛ مار دھاڑ ؛ غارت ؛ غنیمت ( خصوصاً غیر جانبدار جہازوں کا مال جو متخاصمین چھین لیں ) - (۲) (مجازاً ) استحصال بالجبر - (۳) ( کلیسا ) استحقاق کے بہانے (*writ of s.*) رقم معاش اپنے حلقے سے وصول کرنا - (۴) ( قانون ) اتلاف یا تحریف یا تبدیل دستاویز -

**spoliator, n.** : غارت گر -

**spoliatory, a.** : غارت گرانہ -

**Spondaic, a.** : نظم جو رکن *sponders* پر مشتمل ہو -

**Spondee, n.** : ( عروض ) وہ وزن جس میں دو طویل اور دو تاکیدی ارکان لفظ ہوں -

**Spondulicks, n. pl.** : ( امریکی عامیانہ ) روپیہ -

**Spondyl(e), n.** : ( تشریح ) فقرہ ؛ مہرۂ پشت ؛ منکا ( ریڑھ کی ہڈی کا ) -

**Sponge, n.** : (۱) اسپنج یا اسفنج؛ ادنیٰ درجے کا آبی جانور جس کے جسم میں سوراخ ہوتے ہیں - (۲) اسفنج کا ڈھانچ یا خول یا اسفنج زار ؛ لچکیلے اسپنج جو زیادہ تر لیوانٹ یعنی بحیرۂ شام سے آتے ہیں اور غسل و شست و شو میں مستعمل ہوتے ہیں - (۳) کوئی شے جو اسفنج کی طرح جاذب ہو جیسے خمیری آٹا ؛ اسفنج کیک یا جراحی کا جاذب تکیہ - (۴) جھاڑن جس سے توپ کی نال صاف کرتے ہیں - (۵) اسپنجی کیفیت کا لوہا یا کوئی دوسری دھات - (۶) (مجازاً)طفیلی؛ مفت خور؛جس کاگزارہ دوسروں پر ہو-

*throw up the s.*: ( پہلوانوں کا محاورہ ) اسفنج کو پھینکنا ؛ ( مجازاً ) ہار مان لینا ، مقابلے سے دست بردار ہونا

*pass the s. over* : برائی یا رنج کے بھول جانے کا اقرار کرنا -

*s.- cake* : نرم مسام دار کیک -

*s.-cloth* : نرم جھر جھرا کپڑا -

*s.-cucumber, -gourd, vegetable s.* : ایک قسم کا کدو جو ترکی حماموں میں ربڑ یا تولیہ کے طور پر مستعمل ہوتا ہے ( جیسے ہندوستان میں توری کا پھل درخت پر پکنے ہونے دیتے ہیں پھر اُسے خشک کرکے اس کام میں لاتے ہیں ) -

*s. tent* :- کونتلہ اسپنج جو زخم کو کھلا رکھنے کے لیے مستعمل ہوتاہے

*s. tree* : خاردار جھاڑی جس میں زرد خوشبو دار پھولوں کے گچھے لگتے ہیں -

**spongologist, n.**: ماہر اسفنجیات -

**spongology, n.** : اسفنجیات -

**spongiform, a.**: مشابہ بہ اسفنج -

**Sponge, v. t. & i. & n.**: (۱) اسفنج سے پونچھنا ؛ صاف کرنا - (۲) بدن کے کسی حصے پر اسپنج کے ذریعے پانی نچوڑنا ؛ اسپنج کا غسل دینا (نیز *over, down* کے ساتھ)- (۳) محو کردینا ؛ محک کردینا ؛ چھیل ڈالنا ( تحریر کا ) ؛ ( مجازاً ) کسی واقعہ کی یاد محو کر دینا ( عموماً *out* کے ساتھ) ؛ دھو ڈالنا (اسپنج کے ذریعے) - (۴) اسپنج سے جذب کرنا ؛ اسپنج لگا کر سکھانا - (۵) اسپنج نکالنے - (۶) خوشامد، چاپلوسی سے کام نکالنا - (۷) (*s. on*) طفیلی بن کر رہنا ؛ دوسروں کے سر رہنا - (۸) ( اسم ) اسپنجی غسل ؛ اسپنج کو پانی میں ڈبو کر اس سے بدن تر کرنا -

**sponger, n.**: مفت خور؛ طفیلی -

**Sponging, n.**: فعل کے مذکورۂ بالا معنوں میں -

*s. house* : بیلف کا کمرا جہاں گرفتار شدہ قیدیوں کو عارضی طور پر بٹھا دیتے تھے -

**Spongiopiline, n.**: اسپنج پولٹس جو اسپنج ، ربڑ اور نباتی ریشے ملا کر تیار کرتے ہیں اور پولٹس کی طرح استعمال کرتے ہیں -

**Spongy, a.**: (۱) اسپنج سا ؛ اسپنج جیسا - (۲) مسام دار - (۳) ( دھات ) اسپنجی جس کی ساخت اسپنج جیسی ہو یعنی جس کے ذرے ایک دوسرے سے پیوست نہ ہوں -

**sponginess, n.**: اسپنجی پن -

**Sponsion, n.**: (۱) ضمانت؛ کفالت؛ قول و قرار - (۲) (بین الاقوام) کسی ریاست کے وکیل کا ایسا معاہدہ کرنا جس کا وہ مجاز نہ ہو -

**Sponson, n.**: (۱) بارجہ جو جنگی جہازوں کے کناروں پر ایک طرف کو اس لیے نکلا ہوتا ہے کہ توپ کو آگے پیچھے کرسکیں- (۲) ٹکوئی بارجہ جو جہاز چرخی کے بالائی حصے کے آگے پیچھے بنا ہوتا ہے -

**Sponsor, n.**: (۱) دینی ماں یا دینی باپ - (۲) ضامن ؛ کفیل - (۳) مشتہر جو لاسلکی پروگرام میں اشتہار کے لئے رقم ادا کرتا ہے - (۴) اس اشتہار کے لئے رقم ادا کرنا -

**sponsorial**, *a.*: کفیلانہ ؛ متعلق بہ ضامن -

**sponsorship**, *n.*: ضامنی؛ ضمانت ؛ کفالت -

**Spontaneous**, *a.*: (۱) اپنے آپ ؛ خود بخود ؛ بلا تحریک غیر ؛ بلا جبر و اکراہ ( مثلاً *made a s. offer of his services* اپنی خوشی سے خدمات پیش کیں ) - (۲) بلاقصد؛ بلاارادہ؛ خود بخود - (۳) خود رو - (۴) ( حیوانیات ) ( پودوں کے تغیرات ساخت اور نو عمر حیوانات کے انفعال عضلاتی کے متعلق ) طبعی ؛ خلقی ؛ فطرتی؛ بلا ارادہ - (۵) ( جسمانی حرکات ' ادبی طرز و اسلوب وغیرہ ) بے ساختہ ؛ بلا آورد ؛ بے تکلف -

*s. combustion*: معدنی یا نباتی اشیا کا (مثلاً کوئلے ' تیل میں بھیگے ہوے چیتھڑوں یا کوڑے کرکٹ کے انبار کا اندرونی کیمیائی عمل سے ) خود بخود بھڑک اُٹھنا -

*s. generation*: جان دار مادے کا بے جان مادے سے پیدا ہو جانا : ( جراثیم کی تاثیر سے ) -

*s. suggestion*: خود بخود سوجھنا ( بوجہ تلازم خیالات ) -

**spontaneity, spontaneousness**, *nn.*: خود بخود ہونا ؛ خود روی؛ آمد -

**spontaneously**, *adv.*: اپنے آپ ؛ فطرتاً ؛ از خود ؛ خود بخود ؛ طبعاً -

**Spontoon**, *n.*: تبر نیزہ جو پیادہ برٹش فوج کے افسر رکھتے تھے -

**Spoof**, *v. t. & n.*: (۱) دھوکا دے کر روپیہ اینٹھنا ؛ دغا کرنا - (۲) چکما دینا ؛ اُلو بنانا - (۳) جھانسا دینا ؛ جل دینا - (۴) ( اسم ) دم ؛ فریب ؛ جھانسا ؛ فقرہ -

**spoofer**, *n.*: روپیہ اُڑا لینے والا -

**Spook**, *n.*: بھوت؛ پریت ؛ سایہ ؛ ہمزاد -

**spookish, spooky**, *aa.*: بھوت پریت سے متعلق؛ بھوت پریت جیسا ؛ آسیب زدہ ( مقام ) -

**Spool**, *n. & v. t.*: (۱) پھرکی ؛ چرخی ؛ ریل ؛ ماھی گیر کی چرخی جس پر جب مچھلی پھنس جاتی ھے تو ڈور لپیٹتے ھیں ؛ فوٹو کی فلم یا جھلی - (*v. t.*) چرخی یا پھرکی پر لپیٹنا -

**Spoon**, *n. & v. t. & i.*: (۱) چمچہ ؛ چمچی (مثلاً *tea, dessert, table, s.*) - (۲) ڈوئی ؛ کفچہ ؛ کفگیر - (۳) چمچے کی شکل کی کوئی شے خصوصاً چپو جس میں اگلا حصہ چوڑا اور خم دار ہوتا ھے - (۴) (*v. t.*) چمچے سے نکالنا یا لینا ( مرتبان اور رقیق اشیا عموماً *up, out* کے ساتھ ) - (۵) مچھلی پکڑنا دھاتی چارے سے - (۶) ( کھیل "کرکٹ" میں )گیند کو دھکیلنا یا ٹھیلنا - (۷) (کرکٹ) نرم سی چوٹ لگانا ؛ گیند کو اوپر اچھال دینا -

*mustard -s.*: رائی کی چمچی -

*salt -s.*: نمک دانی کی چمچی -

*egg s.*: دیکھو egg -

*apostle s.*: دیکھو apostle -

*marrow -s.*: ھڈیوں سے گودا نکالنے کا چمچہ -

*long s. & the devil*: دیکھو sup -

*wooden s.*: ( تاریخ ) یہ کیمبرج کے امتحان ریاضی ( ٹرائی پاس ) میں سب سے آخری امید وار کو دیا جاتا تھا -

*egg & -s., race s.*: دیکھو egg

*s. (bait)*: دھات کا چمکیلا اور گھومتا ہوا پرزہ جو مچھلی پکڑنے میں چارے کے نیچے لگایا جاتا ھے -

*s. -beak, -bill*: پرندوں کے اقسام ھیں -

*s. -drift*: دیکھو Spindrift -

*s.- fed*: ( مجازاً حرفت و صنعت کے لیے ) جن کو مصنوعی ذرایع ( مثلاً سرکاری امداد یا محصول) کی بدولت ترقی دی جاے -

*born with silver s. in mouth*: دیکھو Born -

**(-)spoonful**, *n.*: ( پیمانہ ) چمچہ بھر -

**Spoon**, *n. & v. i.*: (۱) بے وقوف ؛ سادہ لوح ؛ کورا ؛ بے مغز - (۲) پھوھڑ عاشق - (۳) ( *v. i.* ) ڈورے ڈالنا ؛ عشق بازی کرنا - 

*be ss. on*: کسی کے عشق میں اُلو بن جانا -

**Spooner(ism)**, *n.*: دو یا زیادہ لفظوں میں پہلے حروف کا اتفاقی طور سے ادل بدل ہوجانا ( مثلاً *dear queen* کی جگہ *queer dean* یا مثلاً *sons of toil* کی جگہ *tons of soil*) -

**Spoony**, *a. & n.*: (۱) سادہ لوح ؛ مورکھ ؛ پھوئڑ - (۲) عاشق مزاج ؛ مغلوب الجذبات ؛ دل پھینک -

**spoonily**, *adv.*: سادہ دلی سے ؛ عاشق مزاجی سے ؛ عاشقانہ طور پر -

**spooniness**, *n.*: سادہ دلی ؛ عاشق مزاجی -

**Spoor**, *n. & v. t. & i.*: (۱) سراغ ؛ بو ؛ کھوج ( خصوصاً جانور کا ) - (۲) کھوج لگانا ؛ سراغ لگانا -

**spoorer**, *n*: کھوج لگانے والا ؛ کھوجی -

**Sporadic**, *a.*: (عموماً امراض کے لیے ) کہیں کہیں ؛ کبھی کبھی؛ کسی کسی جگہ ؛ خال خال ؛ اتفاقی؛ اِکا دکا ( وار دات مرض ) - ( شاذ ) کہیں کہیں پایا جانے والا -

**sporadical**, *a.*: 

**sporadically**, *adv.*: کہیں کہیں؛ اتفاقاً -

**sporadicalness**, *n.*: خال خال یا اِکا دکا ہونا -

**Sporangium**, *n.*: ( نباتیات ' بے پھول کے پودوں میں ) تخمک ؛ تنہا خانہ جو پودا بن جانے کے قابل ہو جاتا ھے ؛ ( حیوانیات ) جرمک ؛ نہایت خفیف جسم نامی جس سے کوئی نیا فرد پیدا ہو جاتا ھے ؛ ( مجازاً ) بیج ؛ کسی شے کا تخم

**Sporo -**: جز ترکیبی جیسے :-

*s. -genesis*: تخمکی بنارت -

*s. -genous*: تخمک آور -

**Sporran**, *n.*: سمور دار کیسہ جو ھائی لینڈر اپنے گھاگرے کے سامنے لٹکائے رکھتے ھیں -

**Sport**, *n. & v. i. & t.*: (۱) دل لگی ؛ مذاق ؛ ھنسی ( *in s.* = ھنسی سے؛ دل لگی سے؛ *make s. of* = ٹھٹھا کرنا؛ ھنسی میں اُڑانا؛ تضحیک کرنا)-(۲) کھلونا؛ ھدف (*be the s. of Fortune*) = قسمت کا کھلونا ھونا ؛ قسمت کے ھاتھ میں ھونا ) - (۳) تفریح ؛ دل بہلاوا ؛ لہو و لعب ؛ مشغلہ ( مثلاً شکار ' ماھی گیری ' گھڑ دوڑ وغیرہ ' *have good s.* = اچھا شکار ہونا ) - (۴) درخت یا حیوان جو معمولی خلقت کے خلاف پیدا ہوا ہو - (۵) (عامیانہ) مرد معقول ؛ بھلا آدمی ؛ کھیل اور شکار کا شائق- (۶) ( مجازاً ) معقول ؛ معقول پسند ( یعنی وہ شخص جس کے مزاج میں انصاف پسندی اور رواداری ھے اور جو اپنی ھار کو بھی کشادہ پیشانی سے سہہ لیتا ھے ) - (۷) کھیل تماشے میں لگنا ؛ دل لگی کرنا ؛ دل بہلانا - (۸) ھنسی دل لگی کرنا - (۹) غیر معمولی ؛ عجیب الخلقت پودے یا جانور کا پیدا ہونا یا پیدا کرنا- (۱۰) دکھاوا کرنا ؛ نمود و نمایش کرنا ؛ بن ٹھن کے رھنا ؛ ظاھری ٹیپ رکھنا

( *sported a gold tiepin* جیسے ) -

*athletic ss.*: بھاگ دوڑ ' چھلانگ پھلانگ ' بوجھ اُٹھانا وغیرہ ؛ کھلاڑیوں کا جلسہ جس میں ان کھیلوں کا مقابلہ ہو ( مثلاً *inter-university ss., school ss.* ) -

*ss. coat, Jacket* : کوٹ وغیرہ جو گولف وغیرہ کھیلتے وقت پہنے جائیں -

**sportsman, -woman** : مرد یا عورت جسے کھیل کود کا شوق ہو خصوصاً شکار ' نشانہ بازی ' ماہی گیری وغیرہ کا -

*sportsmanship* : شکار اور کھیل کا شوق ؛ معقول پسندی -

*sportsmanlike* : شکاری کے شایاں ؛ معقول پسندانہ -

**sporting,** *part.* : (۱) کھیل اور شکار سے متعلق - (۲) کھیل اور شکار کا شایق یا پیشہ ور کھلاڑی ( جیسے *a s. man* ) - (۳) معقول پسندانہ ؛ مشتبہ؛ جوکھم بھرا [ ( جیسے *s. conduct* = معقول پسندانہ رویہ ؛ *s. offer, chance* = مشتبہ یا جوکھم بھرا پیشکش یا موقع ( جس میں جوکھم ہے مگر کامیابی کا بھی امکان ہے ) ] -

**sportingly,** *adv* : معقول پسندی سے -

**Sportive,** *a.*: کھلنڈرا ؛ چھل باز ؛ خوش طبع -

**sportively,** *adv.*: چھل سے ؛ خوش طبعی سے -

**sportiveness,** *n.*: چھل ؛ خوش طبعی ؛ کلیل -

**Sporule,** *n.*: تخمک؛ تخمچک

**sporular,** *a.*: متعلق بہ تخمک یا تخمچک -

**Spot,** *n.*: (۱) مقام ؛ جگہ ؛ قطعۂ زمین ؛ موقع ( جیسے *a lovely s. to build a house on* = مکان بنانے کی بے مثل جگہ ؛ *the doctor was on the s. a few minutes after the accident* = حادثہ کے چند منٹ بعد ہی ڈاکٹر موقع پر پہنچ گیا ) - (۲) دھبا ؛ داغ ؛ نشان ؛ ٹیکا ؛ چتّی ؛ کِل ؛ تل ؛ مسا ( جیسے *can the leopard change his s. ?* کیا چیتا اپنے گل بدل سکتا ہے ] - (۳) دھبا ؛ داغ ( چلن ' وضع میں)؛ عیب؛ کلنک (مثلاً *without a s. on his reputation*) - (۴) مچھلی اور پالتو کبوتر کی قسم - (۵) ( عامیانہ ) انتخاب ؛ نشاندھی ؛ شناخت ( جیتنے والے گھوڑے وغیرہ کی ) ؛ جس کی نشاندھی کی جائے ( گھوڑا یا شخص ) - (۶) ( بول چال میں مجازاً ) کسی چیز کی چھوٹی سی مقدار ' ذرا سا ( جیسے *a s. of lunch, s. of leave* ) - (۷) ( انٹے کا کھیل ) بلیرڈ کی میز کے بیچوں بیچ ایک گول سیاہ نشان -

*s. -stroke* : ( بلیرڈ ) نشانی ضرب ؛ وہ ضرب جو سرخ گولے کو اس نشان سے جہاں وہ رکھی ہے جیب میں پہنچا دیتی ہے -

*s. -barred game* : بلیرڈ کا کھیل جس میں لگاتار نشانی ضربیں جائز نہیں -

*s. ( -ball )* : سفید گولی جو دوسری سفید گولی سے ایک سیاہ نشان سے تمیز ہوتی ہے -

*on the s.* : (۱) فوراً ؛ اسی دم ؛ اسی جگہ ؛ وہیں - (۲) ( شخص کے متعلق ) واقف کار ؛ باخبر ' پورا اُترنے والا ( وقت اور موقع پر ) ؛ کھیل میں اچھا -

*s. cash* : مال کی حوالگی پر نقد قیمت کی ادائی -

*s. cotton, wheat* : روئی یا گیہوں کی فروخت فوری حوالگی کی شرط پر -

*s. prices* : مال کی قیمت فوری حوالگی پر -

*ss.* : نقد قیمت پر فروخت شدہ اشیا -

*put on the s.* : ( امریکی عامیانہ ) کسی کے خفیہ قتل کا فیصلہ کرنا -

*spotlight* : ( تھیٹر ) روشنی کی کرن جو کسی خاص ایکٹر پر ڈالی جائے یا آلہ جو اس غرض کے لیے استعمال کیا جائے ( نیز استعارتاً limelight کی طرح ) -

**spotless,** *a.* : بیداغ ؛ نہایت صاف ستھرا -

**spotlessly,** *adv.* : داغ دھبے کے بغیر -

**spotlessness,** *n.* : بیداغ ہونا ؛ انتہا درجہ کی صفائی -

**spotty,** *a.* : داغدار ؛ رنگ برنگ ؛ چتلا -

**spottiness,** *n.* : داغداری -

**Spot,** *v.t.* : (۱) داغدار کردینا - (۲) عیب لگانا - (۳) ( اشیا وغیرہ ) داغی یا داغدار ہونا ( جیسے *a delicate fabric spots easily* ) - (۴) شناخت کرلینا ؛ نشاندھی کرنا ( شرط جیتنے والے کی ' آدمی یا گھوڑے کی ) - (۵) تاڑ جانا ؛ بھانپ لینا ؛ معلوم کر لینا ( قومیت وغیرہ ' جیسے *spotted him at once as an American* ) - (۶) ( فوجی ) دشمن کی ٹھیک جگہ دریافت کرنا - (۷) ( *p.p.* ) داغدار ؛ گلدار ؛ چتلا ( خصوصاً جانوروں کے نام کے ساتھ ) -

**spottedness,** *n.* : داغدار یا چتلا ہونا -

**spotter,** *n.* : ( فوج ) طیارہ باز جو دشمن کی ٹھیک جگہ معلوم کرنے کے لئے بھیجا جائے یا جو اس کام کے لئے متعین کیا جائے -

**Spouse,** *n.* : میاں بیوی میں سے کوئی ایک ؛ میاں یا بیوی؛ زوج -

**Spout,** *v.t. & i. & n.* : (۱) نکلنا ؛ بہنا ؛ دھار بن کر نکلنا ؛ پھوٹ بہنا ؛ پھوٹ نکلنا ( جیسے *blood spouts from wound* زخموں سے خون بہہ رہا ہے ' ( یا ) *whale spouts water* وھیل کے منہ سے پانی کی دھار نکل رہی ہے ) - (۲) پر جوش تقریریں کرنا ؛ عوام کے روبرو ولولہ انگیز تقریریں کرنا یا نظمیں پڑھنا - (۳) گرو کرنا - (۴) پرنالہ ؛ ٹونٹی - (۵) بمبا ( چیزیں ڈالنے کے لئے خصوصاً رہن دار کی دوکان کا جس میں سے اشیا گودام میں پہنچائی جاتی ہیں جیسے *his watch is up the s.* اس کی گھڑی معرض گرو میں ہے ) - (۶) فوارہ ' دھار ( رقیق شے یا غلے کی ) - (۷) ( نیز *s.-hole* ) وھیل مچھلی کے دم لینے کا سوراخ یا نتھنے -

*water-s.* : دیکھو Water -

**spouter,** *n.* : پر جوش تقریر کرنے والا؛ بڑھ بڑھ کر تقریر کرنے والا -

**spoutless,** *a.* : بے دہانہ ؛ بے ٹونٹی کا -

**Sprag,** *n.* : بلی یا کوئی اور شے پہیے کی گردش روکنے کے لئے؛ اڑا -

**Sprain,** *v.t. & n.* : (۱) موچ آنا (ٹخنے ' کلائی وغیرہ میں)- (۲) موچ -

**Spraints.** *n. pl.* : اود بلاؤ کا سر گین

**Sprang** : دیکھو Spring -

**Sprat,** *n. & v.i.* : (۱) ایک چھوٹی سی نرنگستانی ہیرنگ جیسی مچھلی - (۲) مچھلی کے اور اقسام - (۳) اس مچھلی کا شکار کرنا - (۴) ( مزاحاً ) دبلا پتلا بچہ -

*s.-day* : ۹ نومبر جس دن اس مچھلی کی فصل انگلستان میں شروع ہوتی ہے -

*throw a s. to catch a herring or mackerel or whale*: زیادہ فائدہ کے لئے تھوڑا سا نقصان اٹھالینا -

**Spratter, Spratting,** *nn.* : سپریٹ کا شکاری ؛ اس کا شکار

**Sprawl,** *v.i. & t. & n.*: (۱) درازهونا؛ پاؤں پسار کر لیٹنا یا بیٹھنا؛ اینٹھنا - (۲) ( تحریر ' درخت وغیرہ کا ) بے قاعدہ طور پر پھیلنا - (۳) فوج کا اِدھر اُدھر بے قاعدہ پھیلا دینا - (۴) بے قاعدہ پھیلاؤ -

**Spray,** *n.*: ( خصوصاً نرم و نازک ) (۱) درخت کی شاخ جس میں چھوٹی چھوٹی ٹہنیاں ہوں؛ پھولوں یا پتوں بھری ٹہنی یا ڈالی- (۲) آرائشی شاخ یا قلم ( جیسے *a s. of diamonds* الماس کی قلم ) -

*s. -drain*: ڈالی بدررو یعنی وہ بدررو جو زمین میں ٹہنیاں دباکر بنائی جاے -

**sprayey,** *a.*: ٹہنی سا ؛ شاخوں بھرا -

**Spray,** *n. & v.t.*: (۱) پھوار ( جو عرق پاش سے یا دریا کی موجوں پر سے نکلتی ھے ) - (۲) چھڑکائی ( عرق پاش یا کسی اور آلے سے بغرض علاج یا کسی اور غرض سے سیال شے کا بوند بوند چھڑکنا جیسے *s. plants to kill insects, s. one's throat* ) - (۳) چھڑکنا ( پانی وغیرہ ) -

*s. -board*: کشتی یا جہاز کا بالائی کنارہ پھوار روکنے کے لیے ؛ پھوار روک -

**sprayey,** *a.*: پھوار سا ؛ پھوار بھرا -

**Spread,** *v. t. & i.* ( *spread* ): (۱) پھیلانا ؛ بچھانا ( جیسے *peacock spreads its tail* = مور اپنی دم پھیلاتا ھے ) ( استعارتاً ) با طنی نظر کے سامنے لانا - (۲) ڈھانپنا ؛ تھکنا (مثلاً *s. butter on bread* = روٹی پر مکھن لگانا)- (۳) نظر کے سامنے کھلا یا پھیلا ہوا ہونا ( مثلاً *the view spreads out before us* — ہمارے سامنے کا منظر کھلا دکھائی دیتا ھے ) - (۴) پھیلا دینا ؛ شایع کر دینا ( مثلاً *rumours s. from mouth to mouth* ) -

*s. eagle*: (۱) عقاب کی شکل جس میں بازو اور ٹانگیں دونوں طرف پھیلی ہوں ' جیسے سکوں پر نظر آتا ھے - (۲) اسکٹنگ میں آگے پیچھے کی حرکت ایک ساتھ - (۳) ( بزل چال ) کو کی طرف سے چیر کر تلا ہوا پرندہ - (۴) جہاز یا کشتی کے رسوں میں اس طرح بندھا ہوا کہ ہاتھ اور پاؤں پھیلے ہوے ہوں - (۵) ( بطور صفت ) فضول گو؛ لاف زن؛ بڑ بولا ؛ شیخی خورا؛ (خصوصاً جو حب الوطنی کی بہت لاف مارے -

*s. - eagleism*: لاف زنی ؛ فضول گوئی ؛ مفاخرہ -

*s. - over (system)*: کلم کے مقررہ گھنٹوں میں خاص ضروریات یا حالات کے لحاظ سے رعایت ' مثلاً دو ہفتے پینتالیس پینتالیس گھنٹے کام کرنے کے بجاے ایک ہفتے ساٹھ اور دوسرے ہفتے تیس گھنٹے کام کرنے کی اجازت دی جاے -

**Spread,** *n.*: (۱) پھیلاؤ ؛ نواحی ( مثلاً *inferior to the eagle in s. of wings* ) - (۲) چوڑائی ؛ وسعت ( مثلاً *arches of equal s.*) - (۳) اشاعت (جیسے *s. of education*) (۴) (بول چال ) کھانا ( جیسے *had no end of a s.* = کھانے کی کوئی انتہا نہ تھی ) - (۵) ( امریکہ' تجارت ) لاگت اور قیمت فروخت کا فرق -

**Spree,** *n.&v.i.*: (۱) مے نوشی کا دور؛ رنگ رلیاں؛ عیش و نشاط - (۲) مصروف مے نوشی ہونا ( مثلاً *is on the s.* = مصروف مے نوشی ھے ) -

**Sprent,** *a.*: ( قدیم ) چھڑکا ہوا ؛ پاشیدہ ( مثلاً *s. with dew*) -

**Sprig,** *n. &v.t.*: (۱) چھوٹی سی شاخ ؛ ٹہنی ؛ ڈالی - (۲) آرائشی ڈالی کی صورت کی شے ؛ بیل بوٹا ( مثلاً کپڑوں پر ) - (۳) چپٹے چھوٹے سر کی کیل ' بے سر کی چھوٹی کیل یا کوکا - (۴) ( عموماً حقارتاً ) جوان ؛ چھوکرا ( مثلاً *who is this s. ?* ؛ *a s. of the nobility* ) - (۵) بیل بوٹوں سے سجانا ( جیسے *sprigged muslin* ) -

**Spriggy,** *a.*: ٹہنیوں بھرا -

*sprigtail*: مرغابی کی قسم جس کی دم نوکدار ہوتی ھے -

**Sprightly,** *a.*: زندہ دل؛ خوش طبع ؛ شگفتہ خاطر ؛ مستعد -

**sprightliness,** *n.*: زندہ دلی -

**Spring,** *v. i. &t. (sprang, sprung)*: (۱) کودنا ؛ اچھلنا ؛ جست کرنا ؛ چھلانگ بھرنا ( اکثر *over* ' *out* ' *down* ' *up* وغیرہ کے ساتھ مثلاً *sprang (up) from his seat, sprang to their asistance, blood sprang to her cheeks, sprang through the gap, throat, back* ' *away* ) - (۲) اچھلنا ؛ لپکنا ؛ تڑپ کر نکل جانا ( مثلاً *branch sprang back* ٹہنی اچھل کر نکل گئی ) - (۳) وجود میں آنا ؛ پیدا ہونا ( عموماً *s. up* ) ؛ نکلنا ( اکثر کسی منبع سے)؛ ظاہر ہونا ( جیسے *new factions sprang up in the state* حکومت میں نئے نئے فرقے پیدا ہو گئے ہیں ؛ *the belief has sprang up* یہ اعتقاد پیدا ہو گیا ھے ؛ *his actions s. from a false conviction* اس کے اعمال غلط اعتقادات سے پیدا ہوے ہیں یعنی غلط اعتقادات کا نتیجہ ہیں ؛ *buds are springing* شگوفے نکل رہے ہیں یعنی وجود میں آ رہے ہیں ) - (۴) یکایک آ موجود ہونا ( جیسے *where did you s. from* تم کہاں سے آگئے)- (۵) ( لکڑی کا ) ٹیڑھا کر دینا یا ہو جانا ؛ جھک جانا ؛ خم ہونا یا جھکا دینا ( مثلاً *you have sprung my racket* تم نے میرا ریکٹ ٹیڑھا کردیا)- (۶) پھٹ جانا؛ تڑخ جانا (مثلاً *bat is* or *has sprung* = بیٹ تڑخ گیا ھے ) - (۷) شکار کو ھشکانا ؛ ہانکا کرنا - (۸) یکایک کر بیٹھنا ؛ دفعتاً کوئی بات پیدا کرنا ؛ اچانک کوئی شگوفہ چھوڑنا ؛ کمانی وغیرہ کے ذریعے سے کھولنا یا بند کرنا؛ ہلانا جلانا (جیسے *s. trap* چوھےدان وغیرہ کو یکایک کھولنا ' *has sprung a new theory* ایک نیا نظریہ گھڑلیا ھے؛ *loves to s. surprises on us* ہم کو حیرانی میں ڈالنے کا بڑا شوقین ھے )- (۹) سرنگ اڑانا -

*s. a butt*: ( جہاز رانی ) متلاطم سمندر میں چلتے چلتے جہاز کے تختوں کے سروں کا کھل جانا یا ڈھیلا ہو جانا -

*s. a leak*: جہاز میں چھید ہو جانا -

*s. the* or *her luff*: ( جہاز کا ) ہوا کے قریب ہو کر چلنا ؛ پتوار کے حکم میں ہونا -

**Spring,** *n.*: (۱) جست ؛ چھلانگ ؛ زقند؛ چوکڑی ' کلانچ ( مثلاً *rose with a s.* ایک کلانچ بھری ؛ *took a s.* جست مار کر اٹھ کھڑا ہوا ) - (۲) موسم بہار ( نیز جمع میں ) (۳) چشمہ ؛ سوتا ( جیسے *hot, mineral, ss.* گرم چشمے ؛ معدنی چشمے ) - (۴) لیک مثلاً کمان وغیرہ کی - (۵) لچک ( مثلاً *his muscles have no s. in them* ) - (۶) کمانی ( جیسے گھڑی ' گاڑی وغیرہ میں ؛ مثلاً *bow s.* ' *cee s.* ( دیکھو *cee*) ؛ *air* or *hair - s.* ؛ *pneumatic s.* جو ہوا کے دباؤ سے کام دیتی ھے ؛

( دیکھو Hair ) ؛ *main s.* (دیکھو main) - ( ۷ ) ( مجازاً ) محرک ؛ وجہ تحریک ؛ باعث منشا ؛ ماخذ ؛ منبع ؛ سر چشمہ ؛ اصل ( مثلاً *the ss. of human action* انسانی اعمال کے محرک؛ *the custom had its s. in another country* اس رواج کی اصل ) - ( ۸ ) شہتیر وغیرہ کا اور جانب کا خم - ( ۹ ) تختوں کا اصل مقام سے ھٹ جانا ؛ تختوں کا کھل جانا - (۱۰) وہ مقام جہاں سے محراب کا خم شروع ھوتا ھے یعنے جہاں سے محراب کی ابتدا ھوتی ھے .

*day* - . : دیکھو Day -

*s. balance* : کمانی دار ترازو -

*s. -beam* : شہتیر جو بلا کسی سہارے کے دور تک چلا گیا ھو ؛ لچکدار سلاخ جو کمانی دار ھتوڑے میں لگی ھوتی ھے -

*s. bed, mattress* : کمانی دار پلنگ ؛ پلنگ جو لکڑی کے چوکھٹے میں لوھے کی کمانیاں لگا کر تیار کیا جاتا ھے ؛ کمانی دار گدا -

*s. -board* : چھلانگ (مارنے کا) تختہ -

*s. - carriage, - cart* : کمانی دار گاڑی

*s. gun* : بھری بندوق جو کسی آدمی یا جانور کے ٹھکرانے یا اس کے بار وغیرہ کے مس سے جو اس کے گھوڑے میں لگا رھتا ھے فوراً چل جاتی ھے ' یہ چور شکاریوں یا چھپے چوری سے گھس آنے والوں کے لیے چھپا کے رکھ دی جاتی ھے ؛ چور بندوق ( ج ) -

*s. - halt* : گھوڑے کی پچھلی ٹانگ میں جھٹکا آنا -

*s. tide* : مد کامل ؛ جوار جو ھر مہینے ھلال اور بدر کامل کے بعد ھوتا ھے -

*springtide, springtime* : موسم بہار -

*s. water* : چشمے کا پانی ؛ سوتے کا پانی -

**springless**, *a.* : بے لچک ؛ بے کمانی ؛ بے چشمہ -

**springlet**, *n.* : چھوٹا سا چشمہ یا حوض -

**springlike**, *a.* : موسم بہار جیسا -

**Springal(d)**, *n.* : ( قدیم ) نو عمر لڑکا -

**Springbok**, *n.* : (۱) جنوبی افریقہ کا غزال - (۲) ( جمع ) جنوبی افریقہ والے ؛ جنوبی افریقہ کی فٹ بال کی ٹیم وغیرہ -

**Springe**, *n.* : پھندا ؛ لاسا ( چھوٹے جانوروں کے شکار کے لئے ) -

**Springer**, *n.* : (۱) فاعلی معنوں میں - (۲) ( تعمیرات ) ذات ؛ محراب کا وہ حصہ جہاں سے گولائی شروع ھوتی ھے؛ اس حصے کا سب سے نیچے کا پتھر؛ مانگ یا چھجے کا سب سے نچلا پتھر؛ محراب دار چھت یا تیے کی ذات - (۳) بڑی قسم کا اسپینیل کتا- (۴) وھیل مچھلی کی قسم کا بحری جانور - (۵) جنوبی افریقہ کا غزال -

**Springy**, *a.* : لچک دار ؛ لچک کر ابھرنے والا -

**springiness**, *n.* : لچک -

**Sprinkle**, *v. t. & i. & n.* : (۱) چھڑکنا ؛ برکنا - (۲) جس ( زمین ' شے وغیرہ ) پر کچھ چھڑکا جائے- (۳) وہ شے جو چھڑکی جائے ؛ برکی ؛ چٹکی - (۴) خفیف سی بارش ؛ بوندا باندی-

**sprinkler**, *n.* : چھڑکنے والا ' چھڑکنے کا ظرف ' آلہ وغیرہ -

**sprinkling**, *n.* : (۱) خفیف چھڑکنا یا برکنا - (۲) ( مجازاً ) خفیف مقدار یا تعداد ؛ چند ؛ ادھر ادھر؛ منتشر ( جیسے *a s. of knowledge, a s. of Englishmen* ) -

**Sprint**, *v. i. & t. & n.* : (۱) تھوڑی دور بگ ٹٹ دوڑنا - (۲) ( مقررہ فاصلہ ) سرپٹ دوڑنا - (۳) مختصر دوڑ -

**sprinter**, *n.* : بگ ٹٹ دوڑنے والا -

**Sprit**, *n.* : چھوٹی بلی جو مستول سے بادبان کی چوٹی کے بیرونی گوشے تک ترچھی پہنچتی ھے -

*spritsail* : تکونی بادبان جو ایسی بلی کے سہارے پھیلا ھوتا ھے ؛ ( سابق ) وہ بادبان جو اس بلی کے سہارے پھیلا ھوتا ھے جو bowsprit کے ساتھ لگا رھتا ھے -

**Sprite**, *n.* : جن ؛ پری ؛ بھوت ؛ پریت ؛ خبیث روح -

**Sprocket**, *n.* : پہیے کا دندانہ ( جیسے بائسکل وغیرہ کا ) -

*s. -wheel* : دندانہ دار پہیا -

**Sprout**, *v. i. & t. & n.* : (۱) پھوٹنا ؛ اگنا ؛ کلے نکلنا ' سوئے نکلنا ؛ کلیانا - (۲) سوئے نکالنا ؛ کلے نکالنا ؛ شاخیں نکالنا ( مثلاً *has sprouted horns, a moustache* سینگ نکالے ھیں ؛ مونچھ نکل آئی ھے ) - (۳) سُوا ؛ انکرا -

*Brussels ss.* : دیکھو Brussels -

**Spruce**, *a. & v. t.* : (۱) صاف ستھرا ( پوشاک اور صورت میں )؛ بنا ٹھنا ؛ بنا سنورا - (۲) بناؤ سنگار کرنا ؛ بننا ٹھننا -

**sprucely**, *adv.* : متعلق فعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**spruceness**, *n.* : اسم ' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Spruce**, *n.* ( also *s. fir* ) : قسم صنوبر -

*s. -beer* : بیر شراب جو اس درخت کے پتوں سے بنائی جاتی ھے ( تصفیۂ خون کے لئے ) -

**Sprue**, *n.* : (۱) نالی یا چھید جس میں سے پگھلی ھوئی دھات قالب میں ڈالی جاتی ھے- (۲) دھات کا وہ حصہ جو اس میں رہ جائے-

**Sprue**, *n.* : گرم ممالک کا ایک مرض جس میں منہ ' حلق اور انتڑیوں میں سوزش پیدا ھوجاتی ھے؛ ( نیز ) بال اڑ جانے کا مرض ؛ گنج -

**Sprung** : دیکھو spring ( نمبر ایک ) -

**Spry**, *a. (spryer, -est)* : چست ؛ چالاک ؛ پھرتیلا ؛ مستعد -

**Spud**, *n. & v. t.* : (۱) کھرپا ؛ کھرپی ؛ بیلچہ ؛ چھوٹا پھاوڑا ؛ کوئی چھوٹی سی موٹی چیز - (۲) ( بول چال ) آلو - (۳) نلائی کرنا ؛ کھیت کو گوڑنا ( *out, up* ) -

**spuddy**, *a.* : چھوٹا موٹا -

**Spue** : دیکھو spew -

**Spume**, *n. & v. i.* : جھاگ ؛ کف ؛ پھین -

**spumescence, spuminess**, *nn.* : جھاگ دار ھونا -

**spumescent**, *a.* : جھاگ سے مشابہ ؛ جھاگ دار -

**spumous**, *a.* : جھاگ کے متعلق ؛ جھاگ بھرا -

**spumy**, *a.* : جھاگ دار -

**Spun** : دیکھو spin ( نمبر ایک ) -

**Spunge** : ( قدیم بمعنی sponge ) -

**Spunk**, *n.* : (۱) دلیری ؛ جرأت ؛ جیوٹ ؛ دم خم - (۲) جوش ؛ غصہ ؛ تند مزاجی -

**spunky**, *a.* : دلیر ؛ جیوٹ ؛ تند مزاج ؛ غصہ ور -

**Spur**, *n. & v. t. & i.* : (۱) مہمیز ؛ مہمیز کی خار دار پھرکی ؛ سواری کے کانٹے کا چبھنے والا پہیا ( نیز *s. -rowel* ) - (۲) ( مجازاً ) محرک ؛ تحریک - (۳) مہمیز کی ھم شکل چیز

مثلاً مرغ کی ٹانگ کا خار ؛ لوہے کا کانٹا یا خول جو لڑائی کے وقت اس خار پر باندھ دیتے ہیں ؛ پہاڑی سلسلے کا ایک طرف نکلا ہوا حصہ ؛ جوتے کے تلے کی میخ - (۴) ایک دیوار جو فصیل کو اندر کی عمارتوں سے ملاتی ہے (۵) ثمر ساق ؛ مشکیزہ ( بعض پھولوں میں مہمیز نما حصہ باہر کو نکلا ہوا ) - (۶) گھوڑے کو مہمیز کرنا ؛ ایڑ لگانا - (۷) باعث تحریک ہونا ؛ ترغیب دینا ؛ اکسانا ( s. on to ) - (۸) مہمیز باندھنا ( بوٹ میں ) ؛ مرغی کی ٹانگ میں خار لگانا - (۹) گھوڑا تیز دوڑانا ( on, forward ) -

*need the s.* : سست ، کاہل ، آلکسی یا آرام طلب ہونا -

*on s. of the moment* : فوراً ؛ فی البدیہہ ؛ بے سوچے سمجھے -

*put* or *set ss. to* : مہمیز کرنا ؛ ایڑ لگانا -

*s. a willing horse* : بلاوجہ اصرار کرنا یا کسی کے پیچھے پڑنا -

*s. royal* : جیمس اول کے عہد کا ایک سکہ جس پر مہمیز نما سورج سے کرنیں نکلی ہوئی دکھائی دیتی تھیں -

*s. -wheel* : دندانے دار پہیہ -

*spurwort* : ایک پودا جس میں پتوں کے گچھے مہمیز کی پھرکی کی شکل کے ہوتے ہیں -

*win one's ss.*: ( تاریخ ) نائٹ کا رتبہ حاصل کرنا ؛ ( مجازاً ) شہرت حاصل کرنا ؛ نام کرنا -

**spurless**, *a.* : بے مہمیز

**Spurge**, *n.* : پودوں کی قسم جن میں چر پڑا در دھیا رس ہوتا ہے -

**Spurious**, *a.* : (۱) کھوٹا ؛ جھوٹا ؛ بناوٹی ؛ مصنوعی ؛ جعلی ؛ نقلی ( جیسے *s. coin* = جعلی سکہ ؛ *s. affection* = بناوٹی محبت ؛ *s. Ms.* = جعلی مخطوطہ ) - (۲) ( حیوانیات ) شباہت میں کسی عضو سے ملتا ہوا مگر فعل میں غیر ؛ یا فعل میں مشابہ مگر شکل میں غیر ( مثلاً *s. eyes, legs* = مصنوعی آنکھیں یا ٹانگیں ) -

**spuriously**, *adv.* : جعلی ، مصنوعی یا نقلی طور پر -

**spuriousness**, *n.* : جعل ؛ جعلی پن ؛ کھوٹا پن

**Spurling-line**, *n.* : ڈوری جو پتوار میں لگی رہتی ہے اور اس کی حالت کو مظہار ( indicator ) پر بتاتی رہتی ہے -

**Spurn**, *v. t. & i. & n.* : (۱) لات مارنا ؛ ٹھوکر مارنا - (۲) ( نیز قدیم *s. at* ) مسترد کرنا ؛ ٹھکرانا - (۳) ذلت یا حقارت سے رد کرنا ؛ اہانت یا تحقیر کرنا ؛ حقارت سے دیکھنا یا برتاؤ کرنا - (۴) ٹھکرانا ؛ حقارت سے رد کرنا -

**Spurrier**, *n.* : مہمیز ساز -

**Spurry,-rey**, *n.* : پنک ( pink ) پودے کی اقسام ( خصوصاً *corn s.* = فلے کے کھیتوں کی ایک گھاس )-

**Spurt**, *v. i. & n.* : تھوڑی دیر کے لیے جان توڑ کوشش کرنا ، پوری ہمت صرف کردینا ( خصوصاً گھڑ دوڑ میں ) -

**Spurt** : دیکھو Spirt -

**Sputter**, *v. t. & i. & n.* : (۱) تھو تھو کرکے منہ سے خارج کرنا - (۲) جلد ی جلدی یا بے ربط بولنا یا کہنا ؛ بڑبڑانا - (۳) جوش یا گھبراہٹ میں کچھ کہنا - (۳) تھو تھو ؛ چر چر ( بتی یا چربی کے جلنے کی آواز ) ؛ جلدی یا گھبراہٹ کی بات چیت -

**sputterer**, *n.* : جلد جلد یا بے ربط باتیں کرنے والا -

**sputteringly**, *adv.* : بے ربطی سے ؛ جلد جلد -

**Sputum**, *n.* ( pl. *-ta* ) : تھوک ؛ لعاب دھن ؛ رال ؛ کھنکار ؛ بلغم ( بیماری میں ) -

**Spy**, *n. & v. t. & i.* : (۱) جاسوس ؛ مخبر ؛ خفیہ نویس (۲) دریافت کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ شناخت کرنا ؛ پہچان لینا ( جیسے *spied a horesman appreaching, is quick at spying his neighbour's faults* = پڑوسیوں کے عیب تاڑتا رہتا ہے ) - (۳) جاسوسی کرنا ؛ مخبری کرنا ؛ خفیہ طور پر نظر رکھنا -

*s. into one's secret* : کسی کے راز کا تجسس کرنا -

*s. out* : در پردہ تجسس کرنا ؛ خفیہ طور سے معلوم کرلینا -

*s. upon a person* : کسی شخص پر خفیہ طور سے نظر رکھنا -

*spy -glass* : چھوٹی سی دور بین -

*s. -hole* : چھوٹا سا سوراخ نظر بچا کر دیکھنے کے لیے -

**Squab**, *a. adv. & n.* : (۱) چھوٹا مگر موٹا - (۲) دھڑام سے ؛ دھم سے ( جیسے *come down s. on the floor* = فرش پر دھم سے گرنا ) - (۳) کوتاہ قد موٹا آدمی - (۴) کبوتر کا بچہ جس کے پر پرزے ابھی نہ نکلے ہوں (چوزہ) ؛ ( مجازاً ) نو عمر لڑکا - (۵) گدی ( بھری ہوی ) ؛ گدے دار چوکی -

*s. -chick* : پرند کا بچہ جس کے پر پرزے ابھی نہ نکلے ہوں ؛ پٹھا ؛ چوزہ -

*s. pie* : کبوتر کی پائی ( دیکھو pie ) ؛ بکرے کے گوشت ، پیاز اور سیب کی پائی -

**squabby**, *a.* : چھوٹا اور موٹا ؛ گداز جسم کا -

**Squabble**, *v. i. & t. & n.* : (۱) تکرار ہو جانا یا کرنا ؛ جھگڑا کرنا ؛ جھڑپ ہوجانا - (۲) (طباعت) جماے ہوے ٹائپ کو کھولنا - (۳) ادنی تکرار ؛ جھڑپ ؛ جھپٹ ؛ جھگڑا ٹنٹا -

**squabbler**, *n.* : جھگڑا لو -

**Squacco**, *n.* : جنوبی یورپ، افریقہ اور ایشیا کا چھوٹی کلغی دار بگلا -

**Squad**, *n.* : (۱) ( فوجی ) دستہ جو قواعد وغیرہ کے لئے جمع ہو - (۲) مختصر جماعت ؛ ٹکڑی ؛ جتھا -

*awkward s.* : نئے رنگروٹ ( نیز مجازاً ) -

**Squadron**, *n. & v. t.* : (۱) ( فوجی ) اسکواڈرن یعنی سواروں کا دستہ ( جن میں دو ٹروپ اور ۱۲۰ سے دو سو تک سوار ہوتے ہیں ) - (۲) منظم مجمع - (۳) جنگی جہازوں کا دستہ جو کسی خاص خدمت پر مامور ہو ( جیسے *flying s.* = تیز دریا گردی کا دستہ ) - (۴) دستوں میں ترتیب دینا -

*s. -commander* : دیکھو Air force (air نمبر ایک کے تحت)-

**Squail**, *n.* ( pl. ) : ایک کھیل جو چھوٹی چھوٹی لکڑی کی گوٹیوں سے گول میز پر کھیلا جاتا ہے ، ان گوٹیوں کو ہتھیلی سے اس نشان کی طرف ٹھیلتے ہیں جو میز کے بیچ میں ہوتا ہے -

*s. board* : اس کھیل کی میز یا بساط -

**Squailer**, *n.* : بھاری موٹھ کی چھڑی ، گلہریوں کے مارنے کے کام آتی ہے -

**Squalid**, *a.* : غلیظ ؛ گھنونا ؛ حقیر؛ خستہ حال؛ رذیل؛ قابل نفرت -

**squalidly**, *adv.* : غلیظ طور پر -

**Squalidity, Squalidness, squalor**, *nn.* : غلاظت ؛ غلیظ پن -

**Squall**, *v. i. & t. & n.* : (۱) چیخنا ؛ چلانا ( تکلیف یا خطرے میں )؛جھلاہٹ یا گھبراہٹ میں کچھ چیخ کر کہنا - (۲) چیخنا ؛

چلانا ؛ چیخنے چلانے کی آواز - (۳) ہوا کا زور کا جھونکا ' جھکڑ یا آندھی ( خصوصاً بارش ' برف اور اولوں کے ساتھ ) -

*arched s.* : خط استوا کے قریب کی آندھی یا طوفان جس میں قوسی شکل کے سیاہ بادل یک بیک نمو دار ہوجاتے ہیں -

*black s.* : طوفان وغیرہ جس میں سیاہ بادل ہوں -

*look out for ss.* : ( مجازاً ) چوکنا یا چوکس رہنا ؛ خطرے کی مدافعت کے لئے تیار رہنا

*white s.* : طوفان وغیرہ جو صاف مطلع میں بادلوں کے بغیر نمودار ہو -

**squaller**, *n.* : چیخنے چلانے والا -

**squally**, *a.* : طوفانی ؛ آندھی یا جھکڑ کا -

**Squaloid**, *a.* : مگر جیسا ؛ شیر دریائی یا نہنگ کی مانند -

**Squama**, *n.* ( pl. *-ae* ) : ( نباتیات و حیوانیات ) فلس ؛ کھپرا ؛ کھپرے جیسا ہڈی یا ہتی کا حصہ -

**squami-, squamo-** : اجزائے ترکیبی -

**squamose, squamous**, *aa.* : کھپرے دار ؛ کھپرے کے مشابہ -

**squamule**, *n.* : چھوٹا کھپرا ؛ فلسچہ -

**Squander**, *v. t.* : فضول خرچی کرنا ؛ اسراف کرنا ؛ پھونک دینا ' اڑا دینا ( روپیہ ' جائداد وغیرہ ) -

**squanderer**, *n.* : فضول خرچ ؛ مسرف ؛ اڑا دینے والا

**squanderingly**, *adv.* : اسراف کے ساتھ -

**squandermania**, *n.* : اسراف مانیا ؛ اسراف کا خبط ( گورنمنٹ کی یا دوسری فضول خرچیوں کے متعلق جو جنگ عظیم کے بعد رائج تھیں ) -

**Square**, *a. adv., & v. t. & i.* : (۱) مربع - (۲) مربع نما - (۳) چوک (جیسے *lives in the next s.* ؛ *Russel s.* ؛ *Trafalgar s.*) - (۴) کٹرا ' جس کے چاروں طرف عمارت سڑک ہو - (۵) گنیا ( بڑھئی کا آلہ زاویۂ قائمہ درست کرنے کے لئے ) - (۶) معیار ؛ اصول ( عموماً مجازاً ' قدیم ) - (۷) کسی عدد کا مربع ( جیسے *9 is a perfect s.*, *the s. of 8 is 64* ) - (۸) پیادہ فوج بشکل مربع ( مثلاً *hollow s.* = خالی مربع ) ؛ چاروں طرف آدمی اور بیچ میں خالی سامان وغیرہ کے لیے یا صفوں کے منہ اندر کو ہوں تاکہ ان افسروں کے احکام جو خالی جگہ میں کھڑے ہوتے ہیں سن پائیں - (۹) (نیز *word -s.*) الفاظ کا مجموعہ جو بشکل مربع ایسے مرتب ہوں کہ ترچھے اور سیدھے یکساں پڑھے جائیں (مثلاً *bed, ace, cab*) - (۱۰) تقریباً ایک سو مربع فٹ جو فرش وغیرہ کا ایک پیمانہ ہے - (۱۱) مربع شکل کا ( مثلاً *s. foot, inch* ) - (۱۲) مستطیل ( جیسے *table with s. corners* = میز جس کے کونے زاویۂ قائمہ بناتے ہیں ) - (۱۳) جو کسی دوسرے کے ساتھ زاویۂ قائمہ پیدا کرے - (۱۴) جس کی چوڑائی ' لمبائی یا اونچائی تقریباً برابر ہو ( جیسے *a man of s. frame* جتنا لمبا تقریباً اتنا ہی چوڑا ؛ چوکور ) - (۱۵) گوشہ دار ؛ کونہ دار ؛ جو گول نہ ہو ( جیسے *s. peg in round hole* دیکھو *Hole* ) ؛ ( *has a s. jaw* کا چوڑا ) - (۱۶) مرتب ؛ درست ؛ ٹھیک ٹھاک ؛ لیس ( جیسے *must tidy up & get thing s.* ) - (۱۷) صاف صاف ؛ واضح ؛ قطعی ( *was met with a s. refusal* = ٹکا سا جواب ملا ) - (۱۸) پورا پورا ؛ کامل ' ( *made a s. meal* = خوب کھایا ) - (۱۹) منصفانہ ؛ با دیانت ؛ ایماندارانہ ( مثلاً *his play is not always quite s.* = وہ ہمیشہ ایمان داری سے نہیں کھیلتا ؛ *a s. deal* = کھرا یا سچا سودا ) - (۲۰) برابر کا دعوی رکھنے والا ؛ مساوی ؛ معاملے کا صاف ( مثلاً *I am now s. with all the world* = دنیا جہان کے ساتھ اب میرا معاملہ صاف ہے ؛ *get s. with* = (pay, compound with) حساب صاف کردینا *creditors*) - (۲۱) ( بطور متعلق فعل ) جیسے *hit him s. on the jaw*, *sat s. on his seat* مثلاً) squarely, *fair & s.*: *fair* دیکھو ( *do you think he plays s.?* ) - (۲۲) چورس کرنا ؛ مستطیل بنانا - (۲۳) ( لکڑی کے ) کناروں کو چورس کرنا - (۲۴) مجذور کرنا ؛ عدد کا مربع کرنا ( مثلاً *3 squared is 9* ) - (۲۵) ٹھیک کرنا ؛ مناسب حال بنانا ؛ موافق یا مطابق کرنا ( مثلاً *decline to s. my conduct to or with his interests* = میں اپنے رویہ کو اس کے اغراض کے مطابق نہیں بنا سکتا ؛ *his practice does not s. or he does not s. his practice with his principles* اس کا عمل اس کے اصول کے مطابق نہیں ) - (۲۶) چکانا ( حساب کتاب کا ) ؛ ادا کرنا ؛ بے باق کرنا ( خصوصاً *s. account with* ) ( مجازاً ) بدلہ لینا - (۲۷) چکانا ؛ ( بول چال ) دینا ' پیش کرنا ( خصوصاً رشوت کا جیسے *can you s. porter* = کیا دربان کو کچھ دے دلا کر راضی کر لوگے ؟ ' *has been squared to hold his tongue* — خاموش رہنے پر راضی کرلیا ہے ) ؛ منہ بند کرنا - (۲۸) سکا تان کر آگے بڑھنا - (۲۹) ( بحری ) بادبان وغیرہ جہاز کے پیندے کے متوازی اور جہاز کے طول سے زاویۂ قائمہ پر رکھنا ؛ رسی ڈالنے کے گول کندوں کو ایک دوسرے کے برابر برابر رکھنا -

*magic s.* : دیکھو magic -

*on the s.* : دیانت داری سے ؛ منصفانہ یا بے لاگ طور پر -

*by the s.* : ٹھیک ٹھیک یا نہایت صحت کے ساتھ ( مثلاً *can be trusted to act on the s., by the s.* ) -

*s. dance, game.* : ناچ یا کھیل جس میں چار شخص ہوتے ہیں اور ہر ایک اپنے جوڑی دار کے مقابل بیٹھتا ہے -

*s.- built* : چوڑا چکلا یعنی اونچائی کی مناسبت سے زیادہ چوڑا -

*s. head* : اسکینڈی نیویا یا کینڈا کا باشندہ متوطن امریکہ -

*s. leg* : ( کرکٹ ) فیلڈ کرنے والا جو بلے والے سے فاصلے پر بائیں ہاتھ و کٹ کے تقریباً مقابل کھڑا ہو (جیسے *was put at s. leg*) -

*s. measure* : رقبہ مربع فٹ وغیرہ میں -

*s. number* : مجذور صحیح ( مثلاً ۴ ' ۹ ' ۱۶ وغیرہ ) -

*s.- rigged* : ( جہاز ) اس طرح آراستہ کہ بڑے بڑے بادبان افقی رسوں کے ساتھ پھیلے ہوئے رہیں اور رسے مستول کے درمیان ہوں ( *fore -&- aft rigged* اس کا ضد ہے ) -

*s. root* : جذر ' وہ عدد جس کا جذر مربع ہے ( مثلاً *the s. root of 16 is 4* ) -

*s.- shouldered* : چوڑے شانوں والا -

*s.- toed* : (۱) چوڑے پنجے کا ( بوٹ ) پہنے ہوئے - (۲) ( مجازاً ) آداب و رسوم کا نہایت پابند ؛ بہت با ضابطہ ؛ محتاط ؛ پرانے فیشن کا -

*s.- toes* , شخص ' جو ایسا بوٹ پہنے ہوئے ہو یا جو بہت

با ضابطہ رغیرہ ھو -
*s. the circle*: بنانا دائرے کا رقبے میں مربع کے برابر؛ دائرے کا رقبہ مربع پیمانے میں نکالنا ؛ ( مجازاً ) ناممکن بات کو عمل میں لانے کی کوشش کرنا -

**squarely**, *adv.* : (۱) چوکور - (۲) بالکل مقابل ' سامنے - (۳) ٹھیک؛ بالکل - (۴) ایمان داری یا سچائی سے؛ بلا فن فریب -

**squareness**, *n.* : مربعیت ؛ معاملے کی صفائی؛ سچائی ؛ ایمان داری -

**squarish**, *a.* : مربع سا -

**Squarrose,- ous**, *aa.* : (۱) ( نباتیات ' حیوانیات ) کھپرے دار ؛ فلس پوش - (۲) اُبھرے ھوے کھپروں والا ؛ کنچ ابھار (ج)-

**Squarson**, *n.* : پادری جو زمیندار بھی ھو -

**Squash**, *v. t. & i. & n.*: (۱) کچلنا ؛ بھینچنا ؛ مسلنا؛ نچوڑنا ؛ گودا نکالنا ؛ ( مجازاً ) چپ کر دینا؛ لا جواب کر دینا ؛ دنداں شکن جواب دے کر منھ بند کر دینا - (۲) دب جانا ؛ پھنس جانا - (۳) *into* وغیرہ کے ساتھ) گھس پیٹھ کر کے رستہ نکالنا ؛ ھجوم میں سے گھس گھسا کر رستہ نکالنا - (۴) کچلی یا نچوڑی ھوئی شے ( عرق ' شربت ' اکثر مرکب الفاظ میں ) - (۵) انبوہ ؛ مجمع ؛ بھیڑ - (۶) کسی نرم مُلائم شے کی گرنے کی آواز ؛ پھس - (۷) ( نیز *s. rackets* ) ایک کھیل جو ریکیٹ اور نرم گیند سے محصور کورٹ میں کھیلا جاتا ھے -

*s. hat* : نرم نمدے کی ٹوپی -

*lemon s.* : دیکھو Lemon نمبر ایک -

**squashiness**, *n.* : نشردگی -

**squashy**, *a.* : مُلائم ؛ گودہ دار ؛ پلپلا -

**Squash** *n.* : کدو کی ایک قسم -

**Squat**, *v. i. & t. & a. & n.*: (۱) زمین پر دوزانو بیٹھنا ؛ پالتی مار کے بیٹھنا - (۲) دو زانو بٹھانا - (۳) ( حیوانات کے متعلق ) دبکنا - (۴) ( بول‌چال ) بیٹھنا ( *on* '*down* وغیرہ کے ساتھ ) - (۵) دو زانو یا پالتی مارے بیٹھا ھوا - (۶) ناٹا اور موٹا ؛ پستہ قد مضبوط - (۷) دو زانو نشست - (۸) چھوٹا اور موٹا آدمی -

**Squatter**, *n.* : (۱) دو زانو یا پالتی مار کر بیٹھنے والا - (۲) ( حسب قانون آسٹریلیا ) جو شخص سرکار سے اس شرائط پر چرائی کے حقوق حاصل کرے ؛ ( نیز ) مویشیوں کا مالک - (۳) کوئی شخص جو نو توڑ ( خصوصاً سرکاری ) زمین پر بلا استحقاق قبضہ کر لے ؛ دخیل بلا استحقاق -

**Squaw**, *n.* : امریکی ریڈ انڈین عورت یا بیوی -

*s. man* : ایسی عورت کا گورا خاوند -

**Squawk**, *v. i. & n.* : (۱) ( خصوصاً پرندوں کے متعلق ) تیز تند اور کرخت آواز نکالنا ( تکلیف یا خوف میں ) - (۲) ایسی چیخ -

**Squeak**, *v. i. & t. & n.*: (۱) چوں چوں کرنا ؛ چوھے یا زنگ آلود چول کی سی آواز نکالنا - (۲) چیخ کر بولنا - (۳) ( عامیانہ ) مخبری یا جاسوسی کرنا - (۴) ذراسی تیز چیخ -

*bubble-and-s.*: دیکھو Bubble -

*narrow s.* : ( خطرے سے ) بال بال بچنا ؛ کامیابی جس کی بہت ھی کم توقع ھو -

**squeakily**, *a.*: تیز آواز یا چیخ سے -

**squeaky**, *a.* : تیز آواز یا چیخ کا ؛ تیز آواز یا چیخ نکالنے والا -

**Squeaker**, *n.*: (۱) اسم مذکورہ بالا فعل کے معنوں میں- (۲) پرندے کا بچہ ' ( خصوصاً ) کبوتر کا -

**Squeal**, *v. i. & t. & n.*: (۱) چیخنا؛ چلانا؛ چیں چیں کرنا (مثلاً بچے کا خوف ' غصے ' تکلیف یا خوشی وغیرہ میں ) - (۲) چلا کر یا چیں چیں کر کے بولنا - (۳) ( عامیانہ ) حجت کرنا یا احتجاج کرنا ( مثلاً ٹیکس کے خلاف) - (۴) ( عامیانہ ) جاسوسی کرنا - (۵) ( بچے ' سور وغیرہ کی ) چیخ پکار ؛ چیں چیں -

*make one s.*: ( عامیانہ ) کسی شخص کو انشائے راز کی دھمکی دے کر روپیہ وصول کرنا -

**Squealer**, *n.*: (۱) چیخنے چلانے والا ' چیں چیں کرنے والا وغیرہ - (۲) پرندے کا بچہ' ( خصوصاً ) کبوتر کا -

**Squeamish**, *a.*: (۱) نازک مزاج ' نفیس طبع ؛ نازک مذاق ؛ باریک بیں ؛ مرزا منش - (۲) تنک مزاج - (۳) حد سے زیادہ محتاط -

**squeamishly**, *adv.*: تنک مزاجی وغیرہ سے -

**squeamishness**, *n.*: تنک مزاجی' نفاست طبع وغیرہ -

**Squeegee, squilgee**, *nn. & vv. t.*: (۱) جہاز کے صحن یا سڑک کی جھاڑو جس کے سرے پر ربڑ ھوتا ھے - (۲) چھوٹا سا ربڑ بیلن جو فوٹو گرافی میں کام آتا ھے - (۳) جھاڑنا ؛ بیلن سے صاف کرنا یا خشک کرنا -

**Squeeze**, *v. t. & i. & n.*: (۱) نچوڑنا ؛ کچلنا - (۲) ملنا ؛ بھینچنا ( مثلاً *s. person's hand* ) - (۳) دھکا پیل کر کے گھس جانا ؛ ٹھنس جانا ( گاڑی یا کسی کمرے میں ) ؛ دھکم دھکا کر کے نکل جانا ( *out of* کے ساتھ ) - (۴) بھنچ بھنچا کر راستہ بنا لینا - (۵) جبراً وصول کرنا ؛ دباؤ ڈال کر حاصل کرنا ؛ نچوڑ لینا - (۶) مجبور کرنا ؛ دباؤ ڈالنا ( مثلاً *could s. the government to any extent* ) - (۷) جبر' دباؤ یا منت سماجت وغیرہ سے روپیہ حاصل کرنا ( *out of person* ) - (۸) بہ تکلف یا دبا دبا کے نکالنا ( مثلاً *s. a tear* ) - (۹) سکے کا ) نقش اُتھارنا ( خصوصاً نم کاغذ سے ) - (۱۰) دباؤ ؛ جیسے *gave him a s. of the hand* - (۱۱) دھکا پیل ؛ ریلا ؛ دھکم دھکا ( مثلاً *we all got in, but it was a tight s.*) - (۱۲) سکے کے نقش کا چربہ -

**squeezability**, *n.* : ( مجازاً ) غیر مستقل مزاجی -

**squeezable**, *a.*: دبنے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ دباؤ پذیر -

**Squeezer**, *n.*: (۱) فاعلی معنوں میں - (۲) پگھلے ھوئے لوھے میں سے بلبلے نکالنے کی کل - (۳) پھلوں سے عرق نکالنے کا آلہ - (۴) ( جمع ) تاش کے پتے' جن کے اعداد داٸیں طرف کے کنارے پر ثبت ھوتے ھیں تاکہ کھیلنے والے کو اپنے ھاتھ میں پھیلانے کی ضرورت نہ پڑے -

**Squelch**, *v. t. & i. & n.*: (۱) ( پاؤں تلے ) کچل دینا؛ کام تمام کر دینا ؛ خاتمہ کر دینا - (۲) پریشان کرنا ؛ بد حواس کر دینا ؛ گھبرا دینا ؛ خاموش ..... - (۳) پچر پچر کرنا ( کیچڑ میں چلنے یا پانی بھرے جوتوں سے چلنے کی آواز) - (۴) کاری ھاتھ ؛ کاری ضرب یا وار؛ ( مجازاً ) جواب مسکت؛ دنداں شکن جواب - (۵) پچر پچر کی آواز -

**Squib**, *n. & v. t. & i.*: (۱) ( آتش بازی ) چھچھوندر' ھوائی وغیرہ ؛ بارود سے بھری ھوئی نلکی سرنگ اُڑانے کے لیے - (۲)

ھجویہ نظم یا نثر : مضحکہ خیز نظم یا نثر وغیرہ - (۳) ھجو لکھنا ؛ مضحکہ خیز نظم یا نثر لکھنا -

**Squid,** *n.* & *v. i.*: (۱) ایک قسم کی مچھلی جو چارے کی بجائے استعمال کی جاتی ھے - مصنوعی طعمے یا چارے - (۲) چارا لگا کر مچھلی پکڑنا -

**Squiffer,** *n.*: ( عامیانہ ) Concertina ==

**Squiffy** *a.*: کسی قدر پیے ھوے ؛ نیم مست

**Squilgee :** دیکھو Squeegee -

**Squill,** *n.*: سوسن کی قسم کا ایک پودا جس کی پیاز مدر اور مسہل ھوتی ھے ؛ ( نیز *s. -fish* ) گھونگھے کی قسم -

**Squinch,** *n.*: ایک ڈاٹ مربع مینار کے اندرونی زاویے پر جو بالائی ھشت پہلو عمارت کے سہارے کے لیے بنی ھوتی ھے -

**Squint,** *v. i.* & *t.*, *n.* & *a.*: (۱) بھینگا ، احول ھونا ؛ ( *at* وغیرہ کے ساتھ ) آنکھوں کو عادتاً ترچھا کر کے دیکھنا - (۲) آنکھوں کا جلد جلد جھپکنا ؛ آنکھوں کا نیم باز رکھنا - (۳) بھینگا پن ( عارضہ ) ( مثلاً *has a fearful s.* = شدید بھینگا پن ھے ) - (۴) چور نظر ؛ ترچھی نظر - (۵) ( بول چال ) سرسری یا اُچٹتی ھوئی نظر ( مثلاً *let's have a s. at it* = لاؤ اسے ایک نظر دیکھ لیں ) - (۶) میلان ؛ رجحان ( *to, towards,* Policy &c. ) - (۷) گرجے کا روزن دیوار جس میں سے قربان گاہ نظر آے - (۸) احول ؛ ٹیڑھا ؛ بھینگا -

*s. -eyed* : بھینگی نظر والا ؛ بری نظر والا ؛ کینہ ور ؛ بغض وعداوت رکھنے والا ؛ بد باطن -

**Squire,** *n.* & *v. t.*: (۱) جاگیر دار ؛ بڑا زمیندار ؛ تعلقہ دار - (۲) کسی خاتون کی مشایعت کرنے والا یا ھمرکاب یا ملتفت - (۳) ( تاریخ ) نائٹ کا ھمراھی یا اردلی - (۴) ( مرد کا ) عورت کی خاطر مدارات میں رھنا ؛ عورت کے ھمرکاب ھونا -

*s. of dames* : عورتوں کی صحبت پسند کرنے والا -

**squirehood,** *n.*: اسکوائر کا درجہ یا رتبہ -

**squirelet,** *n.*: چھوٹا زمیندار -

**squireling, squireship,** *nn.* : زمینداری؛ زمیندار کا رتبہ -

**squirely,** *a.*: اسکوائر یا زمیندار کے متعلق ؛ زمیندار یا تعلقہ دار کے شایاں -

**Squirearchy,** *n.*: (۱) زمینداروں یا جاگیر داروں کی حکومت یا رسوخ ( خصوصاً ) قبل از ریفارم بل ۱۸۳۲ ع - (۲) جماعت زمینداران -

**squirearch,** *n.*: رکن جماعت زمینداران -

**squirearchal, squirearchical,** *aa.*: متعلق بہ جماعت زمینداران یا حکومت زمینداران یا شایان حکومت زمینداران -

**Squireen,** *n.*: ادنیٰ حیثیت کا زمیندار ( خصوصاً آئرستان میں ) -

**Squirm,** *v. i.* & *n.*: (۱) پیچ و تاب کھانا - (۲) ( مجازاً ) بد حواسی یا پریشانی ظاھر کرنا ؛ دل ھی دل میں گھٹنا - (۳) پیچ و تاب - (۴) ( بحری ) رسے کا بل یا پیچ -

**Squirrel,** *n.*: گلہری -

*s. -fish* : مچھلی کی قسم جس کے بدن پر دھاردار ریڑھ کی ھڈی ھوتی ھے -

*s. -hawk* : گلہریوں کا شکار کرنے والا باز -

*s. -monkey* : چھوٹی قسم کا بندر -

*s. -tail* : گھاس کی قسم مشابہ بہ جو -

**Squirt,** *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) پچکاری مارنا یا چھوڑنا ( عرق یا سفوف کی ) ؛ فوارہ چھوٹنا ؛ پچکاری کی طرح نکلنا - (۲) پچکاری؛ پانی کی دھار ؛ فوارہ کی سی دھار - (۳) ( نیز *s. -gun* ) کھلونا پچکاری - (۴) ( بول چال ) خر دماغ ؛ خود پسند ؛ شیخی باز ؛ نو دولتا ؛ شیخی باز ھیچ پوچ آدمی -

**St.**. St Andrew وغیرہ ( نیز دیکھو Saint ) -

**Stab,** *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) چبھونا ؛ زخمی کرنا ؛ بھونکنا ( خنجر ، چاقو وغیرہ ) - (۲) ( مجازاً ) سخت آزردہ کرنا ؛ صدمہ پہنچانا ( ضمیر ، جذبات ، نام ، شہرت کو ) ( مثلاً *s. one's reputation* ) - (۳) پلستر کرنے سے پہلے دیوار کی سطح کو کھردرا کرنا - (۴) بھونک ؛ زخم ؛ گھاؤ ( چاقو وغیرہ سے ) ؛ صدمہ ( جذبات کا ) -

*s. in the back* : (۱) غیبت کرنا ؛ بدنام کرنا ؛ تہمت لگانا ( خفیہ طور سے یا کمینہ پن سے ) - (۲) ( بطور اسم ) غیبت ، تہمت وغیرہ ( مثلاً *a s. in the back* = بیوفائی ، غداری ) -

**stabber,** *n.*: (۱) خنجر یا چاقو بھونکنے والا ؛ قاتل - (۲) چاقو ، خنجر وغیرہ -

***Stabat Mater,*** *n.*: ایک لاطینی بھجن ( باجے کے ساتھ ) جس میں مریم عذرا کے اس رنج و اندوہ کا بیان ھے جو حضرت عیسیٰ کے مصلوب ھونے پر ظاھر ھوا -

**Stable,** *a.*: (۱) مضبوط؛ مستحکم؛ قائم ( مثلاً *I doubt whether the structure is s.* = مجھے عمارت کے مستحکم ھونے میں شبہ ھے ) - (۲) مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ پکا ؛ اٹل ؛ غیر متذبذب ( *the only s. politician of his day* = اپنے زمانہ کا مستقل مزاج سیاست داں ) -

*s. equilibrium* : دیکھو Equilibrium -

**stability, stabilization, stableness,** *nn.* : استحکام ( دینا ) ( خصوصاً سکۂ رائج الوقت کو ) -

**stabilize,** *v. t.*: استحکام دینا ؛ مضبوط کرنا -

**stabilizer,** *n.*: ھوائی جہاز کا وہ بازو جو اس کے توازن کو قائم رکھتا ھے -

**stably,** *adv.*: مضبوطی وغیرہ سے -

**Stable,** *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) اصطبل - (۲) گھڑ دوڑ کے گھوڑے جو کسی خاص اصطبل کے ھوں - (۳) گھوڑے کو اصطبل میں رکھنا یا باندھنا ( مثلاً *where can we s. our horse?* ) - (۴) ( گھوڑوں کی نسبت اور مجازاً آدمیوں کے لئے بھی ) بندھنا ( اصطبل میں ) ؛ قیام کرنا ( مثلاً *must s. where they can* = جہاں موقع ملے قیام کر لیں ) -

*Augean ss.*: دیکھو Augean -

*s. -boy, -man* : اصطبل کا ملازم -

*s. -call* : فوجی گھوڑوں کو کھریرا کرنے اور پانی دکھانے کا بگل -

*s. -companion* : ھم اصطبل ( گھوڑا ) ؛ ( مجازاً ) ھم مکتب؛ ھم کلب ( ایک ھی کلب یا مدرسہ کے رکن ) -

**Stabling,** *n.*: (۱) فعلی معنوں میں - (۲) گھوڑوں کے تھان -

**Stablish,** *v. t.*: ( قدیم ) گاڑنا ؛ مضبوطی سے لگانا ، قائم کرنا ؛ مستحکم کرنا -

***Staccato,*** *a.* & *adv.*: ( موسیقی ) غیر مسلسل بجایا ھوا یعنی وقفوں کے ساتھ ( ضد legato ) -

**s. mark :** اسکا ٹو نوٹ ( نشان موسیقی ) کے اوپر نیچے کا نقطہ جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ غیر مسلسل بجایا جائے -

**Stack,** *n.* & *v. t.* : (۱) گڑی ؛ انبار ؛ ڈھیر ( غلے یا گھاس کا ) - (۲) ٹال ؛ گنج - (۳) ایندھن کا پیمانہ جو ۱۰۸ مکعب فٹ کا ڈھیر ہوتا ہے؛ ٹھیکی - (۴) ڈھیر ؛ انبار ؛ تودہ - (۵) ( بول چال ) افراط ؛ بہتات ( مثلاً *have ss., a whole s. of work to get through first* ) - (۶) بندوقوں کا انبار ( سلامی کی شکل میں بندوقوں کو ایک دوسرے کے سہارے کھڑا کرنا ) - (۷) چمنیوں کی قطار - (۸) (نیز *Smoke-s.*) جہاز یا انجن کی چمنی یا دودکش - (۹) اونچی الگ تھلگ چٹان خصوصاً سکاٹ لینڈ اور جزائر اورکنی کے ساحل پر - (۱۰) ڈھیر لگانا ؛ انبار لگانا -

**s. arms :** pile arms

**s. -funnel :** جہاز کے بیچوں بیچ مخروطی شکل کا ہوا دان -

**s. -stand :** کرسی (اینٹوں کا چبوترہ) ؛ گھڑونچا ؛ غلہ کا ڈھیر سکھانے یا کیڑوں سے بچانے کے لئے -

**Stacte,** *n* : ایک خوش مزہ مسالا جو قدیم یہودی بخورات بنانے میں استعمال کرتے تھے -

**Stactometer,** *n.*: پیمانہ ( نلکی کا سا بنا ہوا قطرات کے ناپنے کے لئے ) ؛ قطرہ پیما -

**Stadium,** *n.* (pl. *-ia*) : (۱) ( یونان قدیم ) لمبائی کا پیمانہ = ۲۰۲ گز - (۲) پیدل دوڑ کا میدان - (۳) جسمانی ورزش کا میدان - (۴) ( طب ) کسی مرض کی مدت ؛ نوبت ؛ دور -

**Stad(t)holder,** *n.*: (۱) ( تاریخ ) نیدر لینڈ میں کسی صوبے یا شہر کا حاکم یا وائسرائے - (۲) صوبجات متحدہ کا اعلی مجسٹریٹ -

**stad(t)holdership,** *n.*: مذکورۂ بالا عہدہ یا منصب -

**Staff,** *n.* (pl. now *staffs* except music *staves*): (۱) سونٹا ؛ ڈنڈا ؛ چھڑی؛ لاٹھی؛ ( اب اکثر مجازاً ) سہارا ؛ تکیہ ( جیسے *bread is the s. (support) of life; you are the s. of his old age* ) - (۲) منصب اور حکومت کی علامت ؛ عصائے حکومت ( جیسے *pastoral s.* عصا جسے بشپ ہاتھ میں لے کر چلتا ہے یا اُس کے آگے آگے اُٹھا کر لے جاتے ہیں ) - (۳) بلی؛ دستہ ؛ سہارا [ جیسے *flag s.* ( دیکھو flag ) ] - (۴) آلۂ پیمائش و مساحت [ جیسے *Jacob's s.* ( دیکھو jacob ) ] - (۵) سمندر میں ارتفاع معلوم کرنے کا آلہ ( جیسے *back, cross, fore, -s.* ) - (۶) ( جراحی ) مُڑا ہوا فولادی آلہ جو مثانے کے اندر نشتر کی رہنمائی کرتا ہے؛ مجس - (۷) ( فوج ) افسروں کی جماعت ( فوجی کمانڈر کی مدد کے لیے ) جن کا تعلق فوج یا رجمنٹ سے ہوتا ہے مثلاً ( *regimental s., general s.* ) جو فوج کے صدر مقام پر کمانڈر انچیف کے ماتحت ہوتا ہے ؛ *s. officer, -sergeant* جو اسٹاف سے متعلق ہو یا اسٹاف میں کام کرتا ہو ؛ *s. college* کالج جس میں افسروں کو اسٹاف کا کام سیکھنے کی تعلیم دی جاتی ہے بخلاف رجمنٹ کے کام کے ) - (۸) اہل کاروں کی جماعت یا عملہ ( جیسے *editorial s. of* *diplomatic s., newspaper,* عملۂ ادارت اخبار ؛ عملۂ سیاسیہ) - (۹) ( موسیقی ) پانچ متوازی خطوط جن میں سے ایک پر یا کسی دو کے درمیان آواز کا چڑھاؤ ظاہر کرنے کے لیے نشان لگا دیا جائے - دیکھو quarter

**quarter-s.:**

**s. notation :** وہ علامت جس سے آواز کا چڑھاؤ ظاہر کیا جاتا ہے ( اس کا ضد *tonic sol-fa* ہے ) -

**(-) staffed,** *a.*: افسروں یا عمال سے معمور

**Staff,** *n* : تعمیر کا مسالا جو پلاسٹر آف پیرس اور سیمنٹ وغیرہ ملا کر تیار ہوتا ہے

**Stag,** *n.*: (۱) بارہ سنگا - (۲) خصی سانڈ (جو عین جوانی میں خصی کیا جائے ) - (۳) وہ شخص جو نئی کمپنی یا کارخانے کے حصے اِس غرض سے خریدنا چاہتا ہے کہ فوراً نفع سے بیچ دے - (۴) بے قاعدہ بیوپاری

**s. -beetle :** ایک قسم کا بھونرا جس کے جبڑے بارہ سنگے کے سینگوں کی طرح پھیلے ہوئے ہوتے ہیں -

**s. -evil :** گھوڑے کی دانت بچی ( مرض ) -

**s. -horn :** Club-moss اور مونگے کے اقسام -

**staghound :** ایک قسم کا بڑا شکاری کتا ( جو ہرن کو دیکھ کر یا بو سے شکار کرتا ہے ) -

**Stage,** *n.*: (۱) چبوترا ؛ مچان - (۲) چوکی جس پر اشیا رکھ کر امتحان کرتے ہیں - (۳) تھیٹر کا اسٹیج - (۴) ( مجازاً ) ناٹک کا فن اور علم ؛ ناٹک کرنے والوں کا پیشہ ( *went on the s.* ایکٹر کا پیشہ اختیار کرلیا ؛ *the French s.* فرانسیسی تھیئٹر) - (۵) (مجازاً)میدان عمل جیسے *the s. of his operations* اس کے عمل کا میدان؛ *a larger s. opened to him* اُس کے لیے بڑا میدان کھل گیا)- (۶) نوبت ؛ مرحلہ ؛ زمانہ؛ منزل ( کام کی ) (جیسے *reached a critical s.* معاملہ نازک حدتک پہنچ گیا ہے؛ *at this s. an interruption occurred,* اس نوبت پر خلل واقع ہو گیا ؛ *passed through a long s. of inactivity* بے کاری کے طویل مرحلے سے گزر گیا ؛ *larval s.* پہلا روپ کا زمانہ ) - (۷) منزل ( جیسے *travelled by easy ss.* آسان منزلیں کرکے سفرکیا ؛ *got down at the next s.* دوسری منزل پر اُتر پڑا ) -

**s. -coach :** ڈاک گاڑی -

**s. -coachman :** ڈاک گاڑی کا کوچبان -

**s. -craft :** ناٹک نویسی یا ڈرامے کے کھیلنے کا فن یا پیشہ -

**s. direction :** ایکٹروں ( شو ) کی ہدایت کے لیے چھپے ہوئے اشارات -

**s. door :** ایکٹروں یا تماشا کرنے والوں کی آمد و رفت کا دروازہ پشت تماشا گاہ پر -

**s. effect :** (۱) اثر جو ... سے حاضرین پر اسٹیج پر پیدا کیا جائے - (۲) اپنے حرکات اور عمل سے تھیٹر کا سا اثر پیدا کرنا -

**s. fever :** تھیٹر دیکھنے کی دھن ؛ تھیٹر میں شرکت کی دھن -

**s. fright :** بد حواسی ' بے اوسانی جو خصوصاً پہلی مرتبہ اسٹیج پر آنے سے ہوتی ہے -

**s. manager :** اسٹیج کا منتظم ' جس کے ذمے ڈرامے کا کھیل وغیرہ ہوتا ہے -

**s. right :** کسی ڈرامے کو اسٹیج پر دکھانے کا حق

**s. -struck :** اسٹیج زدہ ؛ جس پر ہر وقت تھیٹر کی دھن سوار رہتی ہے -

**s. whisper :** اسٹیج سرگوشی ؛ وہ بات جو زیادہ تر حاضرین کے سنانے کے لیے ہو -

**Stage,** *v. t.* & *i.*: (۱) کسی ڈرامے کو اسٹیج پر لانا - (۲) ڈرامے

کا اسٹیج پر کھیلا جانا [ جیسے *does not s. well* ( یہ ڈرامہ استیج پر اچھا نہیں رہا ] -

**Stager**, *n.* *Old s.*: تجربہ کار ؛ گرگ باراں دیدہ ؛ پرانا کھلاڑی -

**Staggard, -t**, *n.*: چہار سالہ بارہ سنگا -

**Stagger**, *v. i. & t. & n.*: (۱) ڈگمگانا ؛ لڑکھڑانا - (۲) پس و پیش کرنا ؛ ہچکچانا ؛ دبدھا ہونا - (۳) متردد کر دینا ؛ شش وپنج میں ڈالنا (جیسے *the question staggered him* اس معاملے نے اسے شش و پنج میں ڈال دیا) - (۴) چکرا دینا ؛ پاؤں اکھاڑ دینا ؛ بد حواس کر دینا ( جیسے *a staggering blow*) - (۵) پیچ و خم کے ساتھ ترتیب دینا ؛ اس طرح جوڑنا کہ ایک کا رخ دائیں طرف رہے اور دوسرے کا بائیں طرف ( خصوصاً پہیوں کے اروں کا ) - (۶) لڑکھڑاتی چال - (۷) ( جمع میں ' نیز *blind ss.*) دماغی اور ریڑھ کی بیماری خصوصاً گھوڑوں اور مویشیوں میں - (۸) ( جمع ) چکر ؛ دوران سر -

**staggeringly**, *adv.*: لڑکھڑاتے ہوئے وغیرہ -

**Staggerer**, *n.*: (۱) فاعلی معنوں میں - (۲) چکرا دینے والا مسئلہ ' اعتراض یا دلیل -

**Staging**, *n.*: (۱) ڈرامے کو اسٹیج پر لانا - (۲) ڈاک گاڑیوں کے چلانے اور انتظام کرنے کا کام - (۳) مچان باندھنا ؛ مچان -

**Stagirite**, *n.* مقدونیہ کے شہر ستاجرہ کا باشندہ ؛ ( خصوصاً ) حکیم ارسطو ( جو وہاں پیدا ہوا تھا ) -

**Stagnate**, *v. i.*: (۱) ( سیال اشیا کا ) ساکن یا جامد ہو جانا ؛ بند رہنا ؛ کھڑا رہنا ؛ غیر متحرک ہونا (۲) ( زندگی ؛ عمل ' دماغ ' کاروبار ' شخص کا ) مندا ہونا ؛ سست ہو جانا ؛ مدھم پڑ جانا - جمود ؛ سکون ؛ بے حرکتی -

**stagnancy, stagnation**, *nn.*: جمود ؛ سکون ؛ بے حرکتی -

**stagnant**, *a.*: بند پڑا ہوا ؛ جامد ؛ ساکن ؛ سست ؛ مندا -

**stagnantly**, *adv.*: حالت سکون میں -

**Stagnicolous**, *a.*: دلدل یا کیچڑ میں رہنے کا عادی ؛ کھڑے پانی میں رہنے والا -

**Stagy**, *a.*: (۱) تھیٹری طرز و وضع کا - (۲) نمود و نمائش کا ؛ نمود و نمائش والا ؛ نمودیا ؛ مبالغہ آمیز ؛ بننے والا - (۳) ریاکارانہ -

**staginess**, *n.*: تھیٹر کے مانند ہونے کی حالت ؛ نمود و نمائش -

**Staid**, *a.*: متین ؛ سنجیدہ ؛ مہذب ؛ پختہ مزاج -

**staidly**, *adv.*: متانت سے وغیرہ -

**staidness**, *n.*: متانت ؛ سنجیدگی -

**Stain**, *v. t. & i. & n.*: (۱) داغدار کرنا ؛ دھبا لگانا ( جیسے *s. the fingers with ink*) - (۲) ناپاک کر دینا ؛ نجس کرنا ؛ سانا ؛ میلا کرنا (۳) - ( جیسے *wine will s. the cloth*) گندہ کرنا ( جیسے *warranted not to s. clothes*) - (۴) ( مجازاً ) بٹہ لگانا ؛ داغ لگانا ؛ کلنک یا کالک لگانا ( عزت ' نام ' شخص کو ) ( جیسے *his character was stained with cruelty*) - (۵) رنگ چڑھانا ( لکڑی ' شیشے پر ) - (۶) خوردبینی امتحان کی غرض سے رنگ دینا ( پودے کے قطع یا حیوان کے نسیج کو خوب رنگ دینا تاکہ خوردبین کے امتحان میں وہ دوسرے حصوں کے مقابلے میں صاف نظر آئے ) - (۷) دیوار پر لگانے کے کاغذ کو رنگ برنگ کرنا ؛ منقش کرنا ' بیل بوٹے ڈالنا - (۸) داغ ؛ دھبا ( مثلاً *cloth is covered with tea-ss.*)

(۹) ( مجازاً ) ( ننگ و ناموس پر ) دھبا ؛ داغ ؛ کلنک ؛ عیب ( مثلاً *without a s. on his character* سیرت پر داغ آئے بغیر )-

**stainable**, *a.*: رنگ پکڑنے کے قابل -

**stainer**, *n.*: داغ لگانے والا ؛ رنگ کرنے والا ؛ رنگریز ؛ رنگ ( جو رنگنے کے کام آتا ہے ) -

**stainless**, *a.*: بیداغ ؛ بے عیب -

**stainlessly**, *adv.*: بے عیب طور پر ؛ بغیر داغ لگے -

**Stair**, *n.*: (۱) زینے یا سیڑھی کا پایہ ' قدمچہ ؛ پیڑی ( مثلاً *the top s. but one*) - (۲) ( اکثر جمع ) سیڑھیاں ( جیسے *down a winding s.* چکردار سیڑھی کے نیچے ) -

*corkscrew staircase* سیڑھیاں جو ستون کے گرداگرد جاتی ہیں ؛ چکردار زینہ ؛ گھمیری زینہ -

*back s.*: دیکھو Back -

*below ss.* : نیچے کی منزل یعنی نوکروں کے رہنے کے مکان میں ( مثلاً *was coolly discussed below ss.* نوکر اس مسئلہ پر ٹھنڈے دل سے بحث کر رہے تھے ) -

*down, up, ss.*: نیچے یا اوپر کی منزل میں -

*flight, pair, of ss.*: سیڑھیاں ( سلسلہ دار ) -

*staircase* : زینہ -

*s.-rod* : لکڑی یا دھات کا ڈنڈا قدمچوں کے درمیان زینے کے فرش کے کپڑے دبانے کے لیے -

**Stake**, *n. & v. t.*: (۱) بلی ؛ چوب ؛ کھونٹا ( جو زمین میں گاڑا جاتا ہے حد بندی یا کسی شے کے سہارے کے لئے ) - (۲) کھمبا جس سے آدمی کو زندہ جلا دینے کے لئے باندھ دیتے ہیں - (۳) ( مجازاً ) زندہ جلا کر مار ڈالنا ( مثلاً *was condemned to suffer at the s.* زندہ جلا دیئے کی سزا ملی )- (۴) ( ٹین ساز کی اہرن ؛ سندان ( جو تختے پر لگی ہوتی ہے ) - (۵) شرط کا روپیہ خصوصاً وہ جو نتیجے تک دونوں فریق Stakeholder کے پاس جمع کر دیتے ہیں - (۶) ( جمع ) شرط کا روپیہ ( خصوصاً گھڑدوڑ میں لگایا ہوا - (۷) ( جمع ) ایسی دوڑ ( جیسے *maiden, trial, ss.* = ان گھوڑوں کی دوڑ جنھوں نے پہلے کبھی شرط نہیں جیتی ) - (۸) اصول وغیرہ کی جوکھوں یا جوکھم ( مثلاً *consider the immensity of the s.* = اس جوکھوں کی اہمیت پر غور کرو ) - (۹) چولوں ' کھونٹوں ' بلیوں سے باندھنا ' مضبوط کرنا یا سہارا دینا - (۱۰) کسی رقبے میں حد بندی کر دینا ؛ نشان کر دینا - (۱۱) روپیہ لگانا ( کسی شرط وغیرہ میں ) -

*at s.* : جوکھوں میں ؛ خطرے میں - ( مثلاً *life itself is at s.* = جان خود جوکھوں میں ہے ) -

*have a s. in the country* : مالی اعتبار سے ملک کی خوشحالی سے وابستہ ہونا -

*s.-boat* : کشتی جو دوڑ کے وقت راہ بتانے کے لئے ایک جگہ لنگر ڈالے رہتی ہے -

*stakeholder* : وہ شخص ثالث جس کے پاس شرط کا روپیہ جمع کیا جاتا ہے -

*s.-net* : مچھلی پکڑنے کا جال یا نسوں ' چوبوں وغیرہ پر لٹکا ہوا -

**Stalactite**, *n.*: کاربونیٹ آف لائم کا تلہ نشین مادہ جو موما قلموں کی شکل میں غار کی چھت وغیرہ سے لٹکتا رہتا ہے اور پانی کے رسنے سے بنتا ہے -

**stalactic**, *a.*: اس بناوٹ کا -
**stalactiform**, *a.*: اس شکل کا -
**stalactitic**, *a.*: اس وصف کا -

**Stalagmite**, *n.*: کار بونیٹ آف لائم کا تہ نشین مادہ جو غاروں وغیرہ کے فرش پر پایا جاتا ھے -
**stalagmitic**, *a.*: اس وصف کا -
**stalagmitically**, *adv.*: ان مرکبات کی خاصیت کے طور پر -

**Stale**, *a. n. & v. t. & i.*: (۱) باسی؛ بسا ھوا؛ اترا ھوا (جیسے s. bread is best for toast؛ باسی روٹی = s. bread باسی روٹی کا توس اچھا بنتا ھے) - (۲) (مجازاً) فرسودہ؛ پرانا؛ پامال (جیسے s. joke, news, devices) - (۳) (پھلو انوں میں) تھکا ماندہ؛ خستہ؛ ناکارہ - (۴) گھوڑوں اور مویشیوں کا بول - (۵) پرانا کر دینا؛ ذلیل کرنا؛ بد مزہ کر دینا - (۶) (گھوڑے کا) پیشاب کرنا -

**Stalemate**, *n. & v. t.*: (۱) (شطرنج) زچ (جب کوئی گھر چلنے کے لئے نہ رھے) - (۲) (لغوی و مجازی) زچ کرنا -
**stalely**, *adv.*: بے مزہ طور سے -
**staleness**, *n.*: باسی پن؛ فرسودہ پن -

**Stale**, *n.*: (قدیم) (۱) لگا لانے والی چڑیا (جس کے ذریعے دوسرے پرندوں کو پھانستے ھیں) - (۲) سادہ لوح؛ بھولا بھالا؛ مودھو - (۳) نقل محفل -

**Stalk**, *v. i. & t. & n.*: (۱) اکڑ کر چلنا؛ اترا کر چلنا؛ اینٹھ کر چلنا (اکثر along کے ساتھ) - (۲) دبے پاؤں شکار کو جا دبوچنا؛ بے آھٹ چلنا؛ (ٹٹی وغیرہ کی) آڑ میں شکار کھیلنا- (۳) چوری چھپے شکار کا تعاقب؛ بانکی چال؛ خود نمائی کی چال- stalking-horse: (مصنوعی) گھوڑا جس کی آڑ میں شکاری چھپ کر شکار کھیلتا ھے؛ ٹٹی کی آڑ؛ (مجازاً) بہانہ؛ حیلہ -
(-) **stalker**, *n.*: (۱) اکڑ کر چلنے والا - (۲) (نیز deer-s.) آڑ میں شکار کرنے والا -

**Stalk**, *n.*: (۱) (نباتیات) ڈنٹھل؛ ڈنڈی - (۲) (حیوانیات) ڈنٹھل جیسی ساخت؛ غصنہ نما جوڑ - (۳) جام شراب کی ڈنڈی (پیندے کے اوپر) - (۴) (تعمیرات) پودے کی ڈنڈی کی شکل کا آرائشی حاشیہ - (۵) کار خانوں وغیرہ کی لمبی چمنی - (کیکڑا وغیرہ) غصنہ نما جوڑ سے ملی ھوئی آنکھ والا-
**s. -eyed**: تنے یا ڈنڈی والا؛ تنے یا ڈنڈی کے سہارے (پتے)-
(-)**stalked**, *a.*: بے تنا؛ بے ڈنڈی (کے پتے) -
**stalkless**, *n.*: چھوٹا ڈنٹھل یا ڈنڈی -
**stalklet** *n.*: لمبے ڈنٹھل (جس میں پتے بہت کم یا بالکل نہوں)
**stalky**, *a.*:-

**Stall**, *n., v. & i.*: (۱) (اصطبل میں) ایک جانور کی جگہ؛ تھان؛ گاوخانہ - (۲) میلے یا ھاٹ میں عارضی دکان یا سائبان؛ کسی عمارت میں مال کی فروخت کا کمرہ؛ سودا بیچنے کی میز؛ تختہ؛ چوکی (مثلاً picked it up in or on a book-s.) - (۳) سماع خانے کی نشست (جو پشت اور اطراف سے بند ھوتی ھے اور اکثر اس پر شامیانہ ھوتا ھے)؛ خاصکر وہ جو گرجا کے پادریوں کے لئے مخصوص ھوتی ھے - (۴) (تھیئٹر میں) سامنے کی نشستیں- (۵) کوٹھے کی کان میں کام کا حجرہ - (۶) مویشی کو اصطبل میں رکھنا؛ تھان پر باندھنا (خاصکر) تیار کرنے کی غرض سے (مثلاً a stalled ox تیار کیا ھوا سانڈ) - (۷) طویلے میں جانوروں کے تھان بنانا - (۸) کیچڑ یا برف میں دھنس جانا (گھوڑا یا گاڑی) -
**canon's dean's s.**: (مجازاً) پادری کا منصب اور عہدہ (جیسے؟ how long has he had his s.) -
**finger-s.**: دیکھو Finger -
**s. -feed**: مویشی کو موٹا کرنے کے لئے تھان پر باندھ رکھنا -
**s. -fed**: تھان پر باندھ کر موٹا کیا ھوا -

**Stall**, *n.*: جیب کترے کا ساتھی یا راز دار جو جیب کترتے وقت آدمی کا دھیان بٹائے رکھتا ہے -

**Stallage**, *n.*: (۱) عارضی سائبان یا دکان لگانے کی جگہ - (۲) اس کا استحقاق - (۳) اس کا کرایہ -

**Stallion**, *n.*: سانڈ؛ گھوڑا خصوصاً افزائش نسل کے لئے -

**Stalwart**, *a. & n.*: (۱) قوی الجثہ؛ تنومند؛ ھٹا کٹا؛ مضبوط - (۲) دلیر؛ جیوٹ؛ پکا؛ ثابت قدم (مثلاً s. supporters) - (۳) (سیاسیت) کسی پارٹی کا زبردست رکن -
**stalwartly**, *adv.*: دلیری سے؛ استقلال سے -
**stalwartness**, *n.*: شہ زوری؛ قوت؛ مضبوطی -

**Stamen**, *n.*: (نباتیات) نر؛ زر بر یا حامل زر -
(-) **stamened**, *a.*: زر دار -
**stamineal, stamineous**, *aa.*: متعلق بہ نر؛ زر بر؛ نرینہ-
**staminiferous**, *a.*: زر دار؛ زر بر دار (پھول) -

**Stamina**, *n.*: سکت؛ جان؛ قوت بر داشت؛ توانائی -

**Staminal**, *a.*: (۱) متعلق بہ زر بر یا نر - (۲) متعلق بہ توانائی؛ توانائی بخش -

**Staminate**, *a.*: زر دار؛ زر بردار؛ جس میں زر ھوں لیکن بقچہ گل نہوں -

**Stammer**, *v. t. & i. & n.*: (۱) رک رک کر بولنا؛ ھکلانا؛ تتلانا - (۲) رک رک کر یا ھکلا کر منہ سے بات نکالنا (مثلاً stammered out an excuse = رک رک کر اپنا عذر بیان کیا)- (۳) تتلاھٹ؛ ھکلا پن -
**stammerer**, *n.*: ھکلا -
**stammeringly**, *adv.*: ھکلے پن سے -

**Stamp**, *v. t. & i. & n.*: (۱) نقش ابھارنا؛ ٹھپا لگانا؛ مہر لگانا - (۲) ٹکٹ یا اسٹامپ لگانا - (۳) کوٹنا؛ برادہ کرنا (کچی دھات کا) - (۴) زمین پر زور سے پاؤں مارنا (غیظ و غضب کی علامت)- (۵) متصف کرنا؛ خصوصیت سے ھونا؛ ممتاز یا نمایاں کرنا؛ ظاھر کرنا (جیسے his manners s. him as a cad = اس کے آداب و اطوار ھی اسے سفلہ ظاھر کر رھے ھیں) - (۶) ذھن نشین کرنا؛ دل میں بٹھانا؛ دل پر نقش کرنا - (۷) مہر لگانے یا نقش چھاپنے کا آلہ - (۸) نشان یا نقش (جو مہر وغیرہ سے لگایا جائے) - (۹) سرکاری مہر بغرض تصدیق - (۱۰) رسیدی ٹکٹ یا اسٹامپ - (۱۱) مہر یا چھاپ؛ چھٹ (کسی شے یا مال پر جو اس کی خوبی کا ثبوت ھوتا ھے) - (۱۲) (مجازاً) نشان؛ خصوصیت؛ مہر (جیسے bears the s. of genius = اس پر کمال کی مہر لگی ھوئی ھے)- (۱۳) قسم؛ صنف؛ وضع؛ رنگ ڈھنگ (مثلاً avoid men of that or his s. = اس وضع کے اشخاص سے الگ رھنا) - (۱۴) موگری (دھات کوٹنے کی مشین کی) - (۱۵) زمین پر پاؤں کو زور سے مارنا -

**S.-Act:** ایکٹ رسوم اسٹامپ (خصوصاً نوآبادیات امریکہ ۱۷۶۵ ع میں رسوم لگایا گیا تھا اور جو ۱۷۶۶ ع میں منسوخ ہوا) -
**s.-collector:** ٹکٹ جمع کرنے والا -
**s.-duty:** محصول جو بعض قانونی دستاویزات پر لگایا جاتا ہے ؛ محصول اسٹامپ -
**s.-machine:** کل جس سے کاغذ بنانے کے لئے چیتھڑوں وغیرہ کو کوٹ کر لگدی بنائی جاتی ہے -
**s.-mill:** کچی دھات کوٹنے کی کل -
**s.-office:** دفتر جہاں سے گورنمنٹ اسٹامپ جاری ہوتے ہیں -
**s. out:** مٹا دینا ؛ کچل ڈالنا ؛ قلع قمع کرنا ؛ استیصال کرنا (بغاوت وغیرہ کا) (مثلاً *s. out a disease* or *rebellion*) -
**(-) stamper,** *n.*: نقش کرنے والا ؛ مہر لگانے والا ؛ پتھر کو کوٹنے کی مشین -

**Stampede,** *n. & v. i. & t.*: (۱) اچانک ہڑبڑی یا بھاگڑ (گھوڑوں اور مویشی کی) - (۲) ہڑبڑی ؛ بھاگڑ (لوگوں میں) - (۳) (امریکہ سیاسی) لوگوں کا دفعتاً ہلہ یا نرغہ (کسی امیدوار کے لئے جس کے جیتنے کی توقع ہے) - (۴) بھاگڑ میں ڈال دینا ؛ بھاگڑ مچانا یا مچنا ؛ بھاگڑ پڑنا -

**Stance,** *n.*: (کرکٹ اور گولف) کھلاڑی کی وضع جو گیند مارنے کے وقت ہوتی ہے -

**Stanch, staunch,** *v. t.*: کسی چیز کی (خصوصاً خون کی) روانی بند کرنا یا روک دینا ؛ زخم سے خون کے بہنے کو بند کرنا -

**Stanch &c.:** دیکھو Staunch وغیرہ -

**Stanchion,** *n. & v. t.*: (۱) کھمبا ؛ ستون ؛ تھم - (۲) آڑ جو طویلے کے دروازے کے آگے جانوروں کو روکنے کے لئے سیدھی لکڑی یا دو لکڑیوں سے لگادی جاتی ہے ؛ آگل - (۳) ایسی آڑ لگانا ؛ مویشی کو اس سے باندھنا -

**Stand,** *v. i. & t. (stood)*: (۱) کھڑا ہونا ؛ استادہ ہونا ؛ اٹھ کھڑا ہونا ؛ قایم رہنا ؛ انتظار کرنا - (۲) (کھڑے ہونے کی حالت میں) بلند ہونا ؛ اونچا ہونا ؛ کسی خاص بلندی کا ہونا (جیسے *stands six foot three*) - (۳) واقع ہونا ؛ موجود ہونا (مثلاً *on each side s. two pillars*) - (۴) ایک جگہ پر قایم رہنا ؛ ہلے جلے بغیر کھڑا رہنا ؛ (حکماً) چلتے چلتے ٹھیر جانا (مثلاً *s. still* ؛ *was commanded to s.* = حکم دیا کہ ٹھیر جاؤ) - (۵) اڑے رہنا ؛ قایم رہنا ؛ اپنی جگہ پر رہنا ؛ مضبوطی سے کھڑے رہنا [مثلاً house will s. another century = یہ مکان ایک صدی اور رہیگا ؛ *don't s. there arguing*) - (۶) برقرار رہنا ؛ قایم رہنا ؛ جوں کا توں رہنا (جیسے *the former* ؛ یہ عبارت برقرار رہے = *the passage must s. the same* ؛ پہلی شرائط قایم رہیں = *conditions may s.* ؛ وہی رائے قایم ہے = *remark stands good*) - (۷) کسی خاص حالت یا درجے کو پہنچنا ؛ کسی خاص حالت میں ہونا ؛ مبتلا ہونا (مثلاً *stands convicted of treachery, in need of help, in an awkward position, under heavy obligations* دھوکا دہی کا الزام ثابت ہے ؛ مدد کا محتاج ہے ؛ عجب مشکل میں ہے ؛ بڑی ذمہ داریوں میں بیٹھے ہے ؛ *thermometer stood at 90%* = تھرما میٹر ۹۰ درجے پر (پہنچا) تھا ؛ *the corn stands higher than ever* = غلہ بہت گراں ہے ؛ *matter stands thus* = صورت حالات یہ ہے ؛ *stands alone among his contemporaries* = اپنے ہم عصروں میں فرد ہے ؛ سر فہرست ہے = *first on the list* ؛ *stands in the same relation to both parties* = فریقین سے یکساں تعلق ہے ؛ *stands well with the authorities* = افسروں کی نظروں میں بار سوخ ہے ؛ *how do we s. in the matter of horses?* = گھوڑوں کے معاملے میں ہمارا کیا حال ہے ؟ ؛ *I s. prepared to dispute it* = میں اس کی مخالفت کے لئے تیار ہوں ؛ *I have often stood his friend* = میں اکثر اس کا دوست رہا یعنی دوست کی طرح کام آیا) - (۸) کسی خاص حالت میں رہنا یا حرکت کرنا (مثلاً *s. back, clear, aside, aloof, away* = پیچھے ہٹے رہنا ؛ الگ تھلگ رہنا) - (۹) (جہاز رانی) کوئی معین راہ اختیار کرنا (مثلاً *s. in for the shore* = ساحل کا قصد رکھنا) - (۱۰) (کتے کا) شکار کی نشان دہی کرنا ؛ (کتے کو شکار پر) چھوڑنا - (۱۱) کسی خاص وضع پر کھڑا کر دینا یا رکھ دینا (جیسے *s. it against the wall* = اسے دیوار کے سہارے کھڑا کر دو ؛ *s. the jug on the table* = جگ کو میز پر رکھ دو ؛ *I shall s. you in the corner* = تمہیں کونے میں کھڑا کر دونگا (بطور سزا) - (۱۲) صبر سے برداشت کرنا ؛ جھیلنا ؛ تاب لانا ؛ روا رکھنا (مثلاً *nerves could not s. the strain* = اعصاب اس بار کو برداشت نہ کرسکے ؛ *I could never s. the fellow* = میں اس شخص کی تاب نہیں لاسکتا (یعنے اس سے بیزار یا متنفر ہوں) ؛ *I shall s. no nonsense* = میں یہ لغویت روا نہیں رکھ سکتا ؛ *I can't s. these French matches* = مجھے فرنچ دیا سلائیوں سے نفرت ہے ؛ *failed to s. the test* = امتحان میں پورا نہ اترا) - (۱۳) مقدمہ بھگتنا ؛ کسی الزام میں عدالت کے زیر تحقیق رہنا ؛ امتحان، آزمائش وغیرہ جھیلنا ؛ امتحان میں پورا اترنا ؛ قسمت آزمائی کرنا (انتخاب وغیرہ میں) - (۱۴) خرچ برداشت کرنا ؛ اپنی گرہ سے دینا (دعوت کا خرچ) ؛ اپنے خرچ سے تواضع کرنا (مثلاً *stood him a drink* = میں نے اس کی شراب سے تواضع کی ؛ *who is going to s. treat?* = اس دعوت کا خرچ کون برداشت کریگا ؟) - (۱۵) (جہاز رانی) (لنگر وغیرہ کو) پکڑنا یا پکڑنے کے لیے تیار رہنا -

**all standing:** (جہاز رانی) (بغیر تیاری کی مہلت دینے کے) دفعتاً جا لینا اور ٹھیرا لینا ؛ دفعتاً باد بانوں کو نیچا کر دینا -
**s. at ease:** دیکھو Ease -
**s. easy:** دیکھو Easy -
**s. in person's light:** دیکھو Light -
**s. in the breach:** دیکھو Breach -
**(hairs) to s. on end:** (دہشت وغیرہ سے) رونگٹے کھڑے ہونا -
**I s. corrected:** میں اصلاح تسلیم کرتا ہوں -
**it stands to reason:** معقول بات ہے ؛ یہ ظاہر ہے -
**s. & deliver.** (ڈاکو کا حکم) ٹھیر جاو اور سب کچھ رکھ دو !
**s. at bay:** دیکھو Bay -
**s. by:** (۱) تائید کرنا ؛ ساتھ نہ چھوڑنا ؛ قائم رہنا ؛ ثابت قدم رہنا (وعدہ وغیرہ پر) - (۲) (بحری) لنگر وغیرہ کو پکڑنا یا

پکڑنے کے لئے تیار رہنا -

*s. by* : قریب رہنا ؛ آس پاس رہنا ؛ پاس سے کھڑے دیکھتے رہنا ( مثلاً *will not s. by & see him ill-treated* = مجھ سے یہ نہیں ہو سکتا کہ قریب کھڑے رہ کر اسے ذلیل ہوتا دیکھوں ) -

*s.-by* : وقت پر کام آنے والا ؛ بھروسے کے قابل شخص یا شے -

*s. down* : شہادت کے کٹہرے یا کسی ایسی جگہ سے ہٹ جانا -

*s. fire* : دشمن کی گولہ باری جم کر برداشت کرنا ؛ پیچھے نہ ہٹنا ؛ تاب لانا -

*s. for* : (۱) کسی دوسری شے کی جگہ کام دینا ؛ قایم مقام ہونا ( جیسے *P. O. stands for postal order* = پی - او ' پوسٹل آرڈر کی بجائے استعمال ہوتا ھے ) - (۲) مراد ہونا ؛ دلالت کرنا ( مثلاً *the Olive branch stands for peace* = زیتون کی شاخ صلح و امن پر دلالت کرتی ھے ) - (۳) ( عہدے کا ) امید وار ہونا ؛ پارلیمنٹ یا کونسل کی ممبری کا امید وار ہونا - (۴) معاملے یا اصول کی تائید یا حمایت کرنا ( جیسے *I s. for liberty* = میں آزادی کا حامی ہوں ) -

*s. in* : خرچ پڑنا ؛ لاگت آنا ؛ خرچ عاید کرنا یا ڈالنا ( مثلاً *coat stood me in £ 4*; = مجھے ہر کوٹ کے لئے چار پونڈ کا خرچ عاید ہوا ؛ *wife stands him in £ 50 yearly for motor tires* = بیوی موٹر ٹائر پر پچاس پونڈ سالانہ صرف عاید کرتی ھے ) -

*s. (person) in good stead* - stead دیکھو

*s. in awe of* : حیرت یا رعب میں ہونا -

*s. in with* : شریک ہونا ؛ متفق ہونا ؛ ساتھ دینا ( جیسے *s. in with liberal party* = میں لبرل پارٹی کے ساتھ شریک ہوں ) -

*s. off* : ہٹ جانا ؛ الگ ہوجانا ؛ دور ہو جانا -

*s. off & on* : جہاز کا ساحل کے کنارے کنارے اس طرح چلنا کہ وہ ساحل کی طرف مڑتا بھی ھے اور ہٹتا بھی ھے ؛ آگے پیچھے ہوتے ہوے چلنا ( تاکہ خاص مقام نظر میں آے ) -

*s.-offish* : بیگانہ وار ؛ دیر آشنا ؛ کم آمیز ؛ روکھا ؛ خشک مزاج -

*s.-offishly* : بیگانہ وار -

*s. offishness* : بیگانگی -

*s. on ceramony* : تکلف برتنا ؛ آداب و آئین کی پابندی کرنا -

*s. on* : ( جہازرانی ) ایک ھی راستے پر لگے رہنا ؛ ایک ھی طرف کو چلے جانا -

s. one's *ground* : ڈٹے رہنا ' مقابلے پر اڑے رہنا ؛ کسی بات پر جمے رہنا ؛ ثابت قدم رہنا ( نیز مجازاً ) -

*s. out* : (۱) لگے رہنا ؛ جمے رہنا ؛ اڑے رہنا (مقابلہ یا برداشت میں ) ( *against* کے ساتھ ) - (۲) الگ نظر آنا ؛ نمایاں ہونا ( جیسے *mountain stands out against sky line* ) -

*s. over* : ملتوی ہونا ؛ آیندہ غور کرنے یا چکانے کے لئے چھوڑ دینا -

*s. to* : قایم رہنا ( وعدے پر ) ؛ جمے رہنا ؛ جگہ سے نہ ہلنا ( one's *post, guns* نیز مجازاً فرض وغیرہ کے متعلق ) -

*s. to it* : وثوق یا دعوی سے کہنا -

*s. to sea* : بحری سفر کرنا -

*s. to* : ( قدیم ) کام میں لگ جانا یا جٹ جانا -

*s. to win* or *lose* : جیتنے یا ہارنے کا پورا یقین ہونا ( جیسے *whoever loses, I s. to win* = کوئی بھی ہارے میرا جیتنا یقینی ھے ) -

*s. up* : بیٹھے سے اٹھ کھڑا ہونا ؛ سیدھا کھڑا ہو جانا -

*s. up for* : ساتھ دینا ؛ تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ( کسی شخص یا تحریک وغیرہ کی ) -

*s. upon* : = s. on

*s. up to* : دلیری سے مقابلہ کرنا -

*s. up with* : ناچ میں شریک ہونا ؛ جوڑی دار کے ساتھ ناچنا -

*s.-up* : = *turn-down* ضد (۱) ( کالر وغیرہ ) کھڑا ؛ اونچا ( الٹا ) - (۲) ( لڑائی ) سچی ؛ سیدھی ؛ بے لاگ ( جس میں کوئی داؤ پیچ وغیرہ نہ ہوں ) -

**Stand**, *n.* : (۱) سکون ؛ ٹھیراؤ ؛ قیام ( مثلاً *be at a s., come to a s.* ) - (۲) ( قدیم ) بڑھنے یا آگے چلنے کی نا قابلیت ؛ تردد ؛ تشویش - (۳) مقام ؛ محل ؛ جگہ ( مثلاً *take* one's *s. on the interpretation of law* ) ؛ ( *I take my s. on* مثلاً ) ؛ تکیہ ؛ حصر ؛ بنا - (۴) ( *platform* ) - (۵) میز ؛ چوکی ؛ گھڑونچی ؛ پلھینڈا ( جس پر سامان رکھا جاتا ھے ) ( مثلاً *music, hat,-s.* ) - (۶) عارضی دکان یا سائبان ( مثلاً *fruit-s.* ) - (۷) ( گاڑیوں کا اڈا ؛ اڈگڑا ( مثلاً *cab-s.* ) - (۸) چبوترہ ( مثلاً *Band s.* ) - (۹) کھڑی کھیتی -

*ink s.*: دوات -

*s. of arms*: ایک آدمی بھر کے ہتیار -

*s. pipe* : کھڑا یا سیدھا نل -

*standpoint* : نقطۂ نظر ؛ خیال -

*standstill* : ٹھیراؤ ؛ رکاؤ ؛ مسدودی -

*s.-rest* : اونچا اسٹول اوپر سے ڈھلواں ' سہارے کے لیے ( ایسے شخص کے جو کھڑا ہوکر کام کرتا ھے ) -

**Standard**, *n.* : (۱) جھنڈا ( خصوصاً سوار فوج کا ) چوڑیں جھنڈا جس پر قومی نشان ہوتا ھے ؛ ( مثلاً *English royal s.* ) ( مجازاً ) اجتماعی اصول ( مثلاً *raised the s. of revolt* ) - (۲) معیار ؛ معیاری پیمانہ ( ناپ یا وزن کا ' حکومت کی طرف سے مقرر کیا ہوا ' جس سے وزن اور ناپ کے پیمانے پرکھے جاتے ھیں ( *s. yard, pound &c.* ) - (۳) معیار ؛ معیار ؛ وہ مسلمہ اصول جس سے اعمال و افعال وغیرہ جانچے جاتے ھیں ( مثلاً *writings of ancients are considered s. of good taste* ) - (۴) معیاری خوبی یا کمال ( مثلاً *does not come up to the s.* معیار پر پورا نہیں اترتا ) - (۵) (بطور وصف) نمونہ کمال ؛ قابل تقلید ؛ مسلم ( مثلاً *the s. work on the subject* ) - (۶) سیدھی ٹیک یا ٹیکن ؛ تھونی یا ستون ( مثلاً *s. Lamp* یعنے وہ لیمپ جو اونچے ستون پر لگا ہو ) - (۷) پانی یا گیس کا سیدھا نل - (۸) درخت یا جھاڑ جو بے سہارے کھڑا ہو - (۹) جھاڑی جو سیدھے تنے پر پیوند کی جاے اور خاصا درخت بنا دیا جاے -

*double s.*: سونے اور چاندی دونوں کا تناسب ( یعنے سونے اور چاندی اور مخلوط دھات کا تناسب ) -

*gold, silver, s.* : سونے یا چاندی کا تناسب ادنی دھات سے

*monetary s.* : سونے یا چاندی کے سکے میں اصل دھات اور ملاوٹ کا تناسب -

*s.-bearer* : علم بر دار ( سپاھی ) ؛ ( مجازاً ) کسی تھریک میں
پیش پیش ، قائد ؛ سالار -

*s. bread* : گیہوں کی روٹی جس میں کم سے کم ۲ / ۵ گیہوں
کا آٹا ( بھوسے سمیت ) ھو -

**Standardize,** *v. t.*: معیار کے موافق بنانا ؛ ( کیمیا ) مقابلے کی
غرض سے بذریعۂ تجزیہ ( کسی محلول وغیرہ کی ) قیمت
مخصوص دریافت کرنا -

**standardization,** *n.*: معیار کے موافق کرنا -

**Standing,** *n.*: (۱) مذکورۂ بالا فعلی معنوں میں - (۲) درجہ ؛ رتبہ ؛
وقعت؛ حیثیت (مثلاً *men of high s.* بلند مرتبہ ؛ *is of low s.* کم
حیثیت ھے)- (۳) مدت؛ زمانہ (جیسے *a dispute of long s.*) -

**Standing,** *a.*: (۱) ( فعلی معنوں میں)- (۲) معینہ ؛ مسلمہ ( مثلاً
*s. rule*) ؛ مستقل -

*s. army* : مستقل فوج -

*s. corn* : کھڑی کھیتی -

*s. jump*: وہ جست جو کھڑے کھڑے بغیر دوڑ کے آنے کے کی جاے -

*s. orders* : مستقل احکام خصوصاً پارلیمنٹ کے ضابطۂ
کارروائی کے متعلق -

*s. rigging* : مستول کے سہارنے کی رسیاں -

*s. water* : کھڑا یا بند پانی -

**Standish,** *n.*: ( قدیم ) دوات ؛ قلمدان -

**Standpatter,** *n.*: ( امریکہ ) وہ سیاسی شخص جو اپنی پارٹی کے
اصول کا پکا حامی ھو ، خصوصاً محصول درآمد و برآمد کے
معاملے میں -

**Stanhope(-nop),** *n.*: (۱) ایک چھوٹی سی دو پہیا یا چو پہیا گاڑی -
(۲) ( نیز *s. press* ) لوھے کا دستی چھاپہ ( موجد
لارڈ سٹین ھوپ ) -

*s. lens* : چھوٹے قطر کا تال (عدسہ ) جس میں مختلف محیط
کے محدب خم ھوں -

**Staniel,** *n.*: چھوٹی قسم کا باز ؛ شکرا -

**Stank** : دیکھو Stink -

**Stannary,** *n. & a.*: (۱) ٹین کی کان- (۲) ٹین کی کانوں والا علاقہ -

*s. court* : ان کانوں کی عدالت واقع کار نوال و ڈیون -

**Stannic,** *a.*: ( کیمیا ) ٹین کا ؛ ٹین کا مرکب جیسے s. acid -

**stannate,** *a.*: ترشۂ ٹین کا نمک -

**stanniferous,** *n.*: ٹین آمیز ؛ ٹین پیدا کرنے والا -

**stannous,** *a.*: متعلق بہ ٹین ؛ ٹین آمیز -

**Stanza,** *n.*: (۱) بند؛ جس میں چار یا اس سے زیادہ مصرعے ھوں -
(۲) ..۸ مصرعوں کا بند یونانی یا لاطینی بحر میں -

**stanzaed,** *a.* : بندوں پر مشتمل ؛ بندوں میں مرتب -

**stanzaic,** *a.*: متعلق بہ بند ؛ بندوں والا ؛ بندوں میں مرتب -

**Staple,** *n., a. & v. t.* : (۱) کنڈا - (۲) دھات کی نلی جو
ارگن باجے یا اسی قسم کے باجوں کے پردے پکڑے رھتی ھے - (۳) مڑا
ھوا تار تار کی سلائی کے لیے - ( vb. ) کنڈا جڑنا ؛ لکڑی
میں کنڈا بٹھانا -

*stapling machine* : تار کی سلائی کرنے کی کل ( جلد سازی )-

**Staple,** *n., a., & v. t.* : (۱) کسی علاقے کی خاص پیداوار ؛ خاص
دساوری جنس (مثلاً *ss. of that country*)- (۲) خام پیداوار -
(۳) (مجازاً ) جزاعظم ( *it formed the s. of conversation*
یہ گفتگو کا جز اعظم تھا ) - ( ۴ ) ( نوعیت و قسم کے لحاظ سے )
کپاس ، اون وغیرہ کا ریشہ ( مثلاً *cotton of fine, short s.*)-
( adj. ) خاص؛ اہم ( مثلاً *s. product of India*) - ( vb )
الگ الگ کرنا؛ درجہ بدرجہ ترتیب دینا (اون وغیرہ کو بلحاظ قسم)-

**stapler,** *n.* : ( کیفیت کے لحاظ سے ) قسموار کرنے والا ؛ درجہ
بدرجہ ترتیب دینے والا

**Star,** *n.*: (۱) ستارہ ؛ تارہ ؛ سیارہ - (۲) ( نیز *fixed s.*) ثابتہ
( جمع ثوابت ) (۳) ستارہ جیسی کوئی شے مثلاً تمغہ وغیرہ - (۴)
( کتاب وغیرہ میں ) حاشیہ کی علامت ؛ ستارہ ؛ کوکب- (۵) ستارہ
( گھوڑے کی پیشانی پر کا سفید داغ ) - (۶) ( تاش کا کھیل ) زائد
بازی جو کھلاڑی اپنی بازیوں کے ختم ھونے پر خریدتا ھے - ( ۷ )
(تھیٹر) سب سے بڑھیا اور ممتاز ایکٹر - (۸) کوئی نام آور اور ممتاز
شخص(جیسے *literary s., bright particular s.*) نامور ادیب؛
قابل پرستش ) - (۹) ستارہ ( نجومیوں کا ) جس کا اثر انسان کے
حالات پر تسلیم کیا جاتا ھے ( مثلاً *born under an unlucky s.*
منحوس طالع کے لیے کہا جاتا ھے- *his s. was in the ascendant.*
اس کا ستارہ عروج پر تھا ) -

*binary s.* : نجوم ثنویہ ، جس میں دونوں ایک دوسرے کے گرد
گردش کرتے ھوئے معلوم ھوتے ھیں -

*double s.*: دو ستاروں کا مجموعہ جو خالی آنکھ سے ایک نظر آتا ھے-

*evening s.* : دیکھو Evening -

*day s.*: (شعر) ستارۂ صبح ؛ آفتاب -

*-starred* : دیکھو Ill -

*lode s.* : دیکھو Lode -

*morning s.* : دیکھو Morning -

*north s.* : دیکھو north -

*polar s.* : دیکھو Pole -

*shooting s.* : شہاب ثاقب -

*s.-chamber* : ٹیوڈر خاندان کی قائم کردہ ایک عدالت جو
امرا پر استبداد کرنے اور شاھان برطانیہ کا آلۂ کار بن جانے کی
وجہ سے بدنام ھو گئی -

*s.-drift* : آسمان کے کسی خاص طبقے میں کسی مجموعۂ ثوابت کی
ایک خاص سمت میں متحدہ گردش-

*s. finch* : ایک قسم کا پرندہ ؛ لل دما -

*s.-fish*: ایک قسم کی مچھلی جس کے پانچ یا زیادہ بازو ستارے
کی شکل کے نکلے ھوتے ھیں ؛ ستارہ ماھی -

*s.-gazer* : نجومی؛ جوتشی ؛ اختر شناس (مجازاً) خیالی آدمی -

*starlight* : ستاروں کی روشنی ، ستاروں کی چھاؤں ( مثلاً
walked home by s. light )-

*starlit*: ستاروں سے روشن؛ ستاروں بھری ( مثلاً starlit night )-

*s. of Bethlehem*: ایک پودا جس میں سفید ستارہ نما پھول ھوتے
ھیں اور باھر کی طرف سبز رنگ کے خط ھوتے ھیں

*s. of India* : ایک خطاب جو سنہ ۱۸۶۱ ع میں ھندوستان
کی حکومت انگلستان کے تحت میں آنے کی یادگار میں
تجویز ھوا تھا -

*s.-shell* : ایک قسم کا گولا جس کے ھوا میں پھٹنے سے دشمن کے
مقامات روشن ھو جاتے اور وھاں کے حالات معلوم ھو جاتے ھیں؛

ستارہ بم ( ج ) -

*s.-spangled*: ستاروں بھرا (خصوصاً ریاستہائے متحدہ امریکہ کا جھنڈا)

*s.-stone* : ڈیلم کی قسم -

**starless**, *a.*: بے ستارہ ؛ جس میں ستارے نظر نہ آئیں -

**starlet**, *n.* : چھوٹا ستارہ : ستارچہ -

**starlike**, *a.* : ستارہ نما -

**starry**, *a.* : متعلق بہ ستارہ ؛ ستاروں بھرا ؛ روشن -

**Star** *v. t.* & *i.*: (۱) ستارے جڑنا یا لگانا - (۲) ستارے کا نشان لگانا ( نام پر کسی فہرست وغیرہ میں ) - (۳) اسٹیج پر اعلیٰ کیرکٹر کی حیثیت سے آنا - (۴) ( کھیل میں ) زائد بازی خریدنا -

**Starblind**, *n.* : کم نظر ؛ نیم کور -

**Starboard**, *n.*, & *v. t.*: (۱) کشتی کی دائیں سمت - (۲) (vb.) پتوار کا اس سمت لگانا -

**Starch**, *a.*, *n.* & *v. t.*: (۱) (شاذ) پابند آداب و آئین ؛ تکلف شعار ؛ کم آمیز - (۲) ( n. ) نشاستہ - ( ۳ ) کلف ؛ ماوا ؛ مانڈی - (۴) ( مجازاً ) تکلف ؛ آداب صحبت کی پابندی - (۵) ( vb. ) ماوا لگا کر سخت کرنا ؛ کلف لگانا -

*clear s.* : دیکھو Clear -

**starched**, *a.* : (۱) ماوے سے سخت کیا ہوا - (۲) سرد مہر -

**starchedly**, *adv.* : سرد مہری سے -

**starchedness**, *n.* : سرد مہری ؛ کم آمیزی -

**starcher**, *n.*: (۱) ماوا لگانے والا - (۲) کلف دار کالر یا گلو بند - (۳) ماوا لگانے کی کل -

**starchiness**, *n.* : سختی ( کلف کی ) ، کم آمیزی -

**starchy**, *a.*: (۱) کلف سے سخت کیا ہوا - (۲) پابند آداب ؛ کم آمیز -

**Stare**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ٹکٹکی لگا کے دیکھنا ؛ ٹکٹکی باندھنا (*upon* اور at کے ساتھ) - (۲) آنکھیں پھاڑ کے دیکھنا ؛ آنکھیں پھٹنا ؛ آنکھیں پتھرانا ( تعجب ، پریشانی ، خوف وغیرہ کی وجہ سے ) - (۳) تکنا ؛ تاکنا ؛ گھورنا ؛ آنکھیں گاڑ کر دیکھنا - (۴) بھدا ہونا ؛ بہت شوخ رنگ کا ہونا ؛ آنکھوں میں کھٹکنا ( خاص کر p. p. مثلاً *was of staring red* ) - (۵) گھور کر دیکھنے سے گھبرا دینا یا جھینپا دینا (جیسے *stared him out of countenance*) - (۶) صاف دکھائی پڑنا ؛ اظہر من الشمس ہونا ؛ قریب الوقوع ہونا ( جیسے *ruin* ؛ *the facts stared us in the face* ؛ *stared him in the face* ) - ( n. ) تاک ، ٹکٹکی

**staringly**, *adv.* : گھور کر ؛ تاڑتے ہوئے -

**Stark**, *a.* & *adv.*: (۱) کڑا ؛ سخت ( مثلاً *s. & stiff* ) - (۲) ( شعر ) مضبوط ؛ قوی - (۳) ( شعر ) مستقل ؛ ثابت قدم ؛ ضدی - (۴) بالکل ؛ محض ؛ نہایت ، نپٹ ، نرا ؛ سراسر ( مثلاً *s. madness* نپٹ دیوانگی ) - (۵) (*adv.*) نپٹ ؛ محض ؛ بالکل ( مثلاً *s. naked*, *s. mad* ) -

**Starling**, *n.*: ایک پرندہ جس کے سیاہی مائل بھورے رنگ کے پر ہوتے ہیں اور پروں پر خفیف دھبے اور ارغوانی سبز رنگ کی چمک پائی جاتی ہے - پرلے درجے کا نقال اور جلد سدھ جانے والا -

**Start**, *v. i.* & *t.*: (۱) چونک اٹھنا ؛ اچھل پڑنا (تکلیف ، تعجب وغیرہ سے ) ( جیسے *started at the sound of my voice* ) - (۲) بدکنا ؛ بھڑکنا ؛ چمکنا ؛ اچھل پڑنا ( کسی صدمے یا فوری جوش سے ، مثلاً *s. aside from* one's *chair* ) - (۳) اپنی جگہ سے کھسک جانا ؛ ہٹ جانا ؛ اپنی جگہ سے نکل جانا (لکڑی وغیرہ کا ) ( جیسے *the timbers have started* ) - (۴) روانہ ہونا ؛ سفر شروع کرنا ( مثلاً *we started at six* ) - (۵) شروع کرنا ؛ ابتدا کرنا ( سفر ، مہم ، مطالعہ وغیرہ on کے ساتھ ) - (۶) ( شکار کو اپنی جگہ سے ) اٹھانا ، نکالنا ، ہنکانا - (۷) ابتدا کرنا ، آغاز کرنا ؛ بانی ہونا ؛ پیدا کرنا ؛ چلانا (کاروبار ، اخبار ، اعتراض ، جھگڑا وغیرہ) - (۸) باعث ہونا ؛ موجب ہونا (مثلاً *this started me coughing*) - (۹) کسی شخص کو کام پر لگانا ؛ اپنی مدد سے شروع کرنا ( جیسے *to s. a* person *in life* ) - (۱۰) نکلوانا ، ہٹانا (اپنی جگہ سے لکڑی یا ڈانٹ) (جیسے *the damp has started the timbers* ) - (۱۱) دوڑ شروع کرانے کا اشارہ دینا - (۱۲) ( جہاز ) پیپے میں سے شراب نکالنا -

*s. in* : ( بول چال ) کام شروع کرنا (مثلاً *just s. in & clean out the stable*) -

*s. out* : ابتدا کرنا ؛ کام شروع کرنے کا ارادہ کرنا ( جیسے *he started out to reform the society*) -

*s. up* : (۱) اچھل پڑنا ؛ دفعتاً اٹھ کھڑے ہونا - (۲) دفعتاً پیدا ہونا ؛ دل میں آنا ( مثلاً *a new leader, idea &c. has started up*) - (۳) حرکت میں لانا ؛ چلانا (مثلاً *to s. up an engine*) -

*s. with* : (۱) اولاً (بمقابلہ ثانیاً) ( جیسے *you have no right to be here to s. with* ) - (۲) شروع شروع میں ؛ ابتدا میں ( جیسے *had 6 members to s. with*) -

**Start**, *n.*: (۱) چمک ؛ بھڑک ؛ وحشت - (۲) ابتدا ؛ آغاز ( کام ، سفر یا دوڑ ) ( مثلاً *the s. is fixed for 3 p. m.* ) ؛ روانگی ( مثلاً *shall make an early s. for town* ) - (۳) دوڑ شروع کرنے کا مقام ؛ مقام روانگی - (۴) دوڑ میں رعایت ( فاصلہ یا وقت کی) (مثلاً *will give you 50 yds. s., 15 Seconds s.*) - (۵) اچھا موقع (جو کاروبار کا مل جائے) ؛ اتفاق حسنہ ؛ مفید مطلب موقع ( مثلاً *got a good s. in life* ؛ *got s. of his rivals*) - (۶) ( جمع ) کام یا کوشش وغیرہ خصوصاً غیر مسلسل ( *works by fits & starts* غیر مسلسل طور پر کرتا ہے ، یعنے کبھی کرتا ہے کبھی چھوڑ دیتا ہے ) -

**Starter**, *n.*: (۱) فنی معنوں میں خاصکر گھڑدوڑ شروع کرنے کا اشارہ کرنے والا - (۲) دوڑ میں آنے والا گھوڑا یا شخص ( مثلاً *list of probable ss.*) - (۳) خشک انجیر ( بوجہ ملین ہونے کے ) -

**Starting**, *n.*: فنی معنوں میں -

*s. -gate* : آڑ یا تختی جو گھڑ دوڑ شروع ہونے پر ہٹادی جاتی ہے تاکہ سب بیک وقت دوڑیں -

*s. -post* : وہ نشان یا مقام جہاں سے دوڑ شروع ہوتی ہے -

*s. price* : گھڑ دوڑ کی آخری بولی ، یعنے گھڑ دوڑ شروع ہونے سے ذرا پہلے بکی ( پیشہ ور شرط باز ) جو چلا کے ان رقموں کا اعلان کرتے ہیں جو وہ دوڑنے والے گھوڑوں پر لگاتے ہیں -

**Startle**, *v. t.*: چونکا دینا ؛ بھڑکا دینا ؛ ہچکچا کر دینا ؛ متوحش کر دینا ؛ گھبرا دینا ؛ بوکھلا دینا ؛ بد حواس کر دینا

**startler**, *n.*: چونکا دینے والا وغیرہ -

**startling**, *a.*: متوحش ؛ وحشت ناک ؛ حیرت انگیز ( مثلاً *s. news*, *discovery*, *development* ) -

**startlingly**, *adv.*: وحشتناک طور پر وغیرہ -

**Starve,** *v. i. & t.*: (۱) بھوکوں مرنا یا فاقے گزرنا ؛ بھوک سے دم لبوں پر آنا - (۲) سخت محتاج یا مفلس ہونا - (۳) (بول چال) بھوک لگنا (مثلاً *I am simply starving*) - (۴) (شاذ) سردی سے اکڑ جانا ؛ سردی سے ہلاک ہوجانا - (۵) (مجازاً) شایق یا متمنی ہونا ، بھوکا ہونا (علم ، ہمدردی یا تفریح وغیرہ کا) - (۶) بھوکوں مار ڈالنا ؛ بھوکا رکھنا ؛ کھانا دینے میں خست کرنا (لغوی و مجازی) - (۷) دانہ پانی بند کر کے محصور فوج کو اطاعت پر مجبور کرنا - (۸) سردی کی اذیت پہنچانا ؛ سردی سے مار ڈالنا -

**starvation,** *n.*: فاقہ ؛ فاقہ زدگی -

**Starvelling,** *n. & a.*: بھوکا ، کم زور ، فاقہ زدہ ، فاقہ کا مارا ، بھوکوں کا ٹرتا (شخص یا جانور) -

**Statis,** *n.*: (طب) وقوت ؛ رکود (بدن میں کسی سیال جز کی گردش بند ہو جانا) -

**State,** *n. & a.*: (۱) حالت ؛ حال - (۲) (اکثر بڑے S کے ساتھ) ریاست؛ دولت؛ مملکت؛ سلطنت؛ ملت- (۳) ایسی جماعت جو وفاقی جمہوریت کا جز ہو خصوصاً ریاست ہائے متحدہ امریکا میں- (۴) (جمع) جزائر جرسی و گرنسی کی مجلس وضع قانون - (۵) رتبہ؛ منصب (مثلاً *in a style befitting his s.*) - (۶) ملکی یا مالی (یعنی غیر فوجی) حکومت (مثلاً *Church & s.*) - (۷) کروفر؛ شان و شکوہ؛ تزک و احتشام (مثلاً *arrived in great s.*) - (۸) (قدیم) تخت؛ شہ نشین ، مقام صدر - (۹) (*a.*) ریاست سے متعلق؛ ریاستی؛ ملکی؛ سرکاری (*s. ceremonies*) - (۱۰) سرکاری یا ریاستی تقریبات کے لیے مخصوص یا عمل میں آنے والا؛ سرکاری (جیسے *s. carriage*).

*free ss.*: وہ صوبے جن میں پہلے غلامی نہ تھی -

*keep s.*: آن بان سے رہنا ؛ شان سے رہنا ؛ کسی کی رسائی نہ ہونا -

*lie in s.*: نعش کا آخری رونمائی کے لیے رکھا جانا -

*papal ss.*: پاپائے روم کی غیر مذہبی جاگیر (یا عملداری) جو زیادہ تر وسط اٹلی میں تھی -

*southern ss.*: ریاست ہائے متحدہ امریکا کی جنوبی ریاستیں جن میں غلامی رائج تھی -

*s. call*: (بول چال) ضابطہ کی ملاقات ؛ رسمی ملاقات -

*s.-craft*: ملکداری ؛ آئین جہاں بانی ؛ فن ملکداری -

*s. criminal*: شاہی مجرم ؛ سیاسی مجرم -

*s. documents*: سرکاری کاغذات -

*s. prisoner*: سنگین جرم کا ملزم قیدی ؛ نیز سیاسی قیدی -

*s. rights*: حقوق ریاست ؛ حقوق و اختیارات جو متحدہ ریاستوں کو مشترکاً نہ دیے گئے ہوں بلکہ فرداً فرداً ہر ریاست کے لیے محفوظ ہوں -

*s.-room*: سرکاری فرودگاہ ؛ جہاز میں مسافر کا سونے کا کمرہ -

*s. service*: سرکاری ملازمت -

*s. socialism*: وہ نظام جس میں کارخانے ، ریلیں وغیرہ عوام کے فائدے کے لیے سرکاری اقتدار میں ہوں -

*s. socialist*: اس آئین کا حامی -

*s. trial*: مقدمہ جو حکومت کی طرف سے دائر ہو ، خصوصاً سیاسی جرم میں -

*Ss. General*: مجالس وضع قوانین (۱) نیدرلینڈ کی - (۲) فرانس کی قبل سنہ ۱۷۸۹ ع -

*Ss. of the Church*: = Papal ss.

*was in quite a s. about it*: وہ اس کے متعلق بہت تشویش اور پریشانی میں تھا -

**State,** *v. t.*: (۱) بیان کرنا ؛ اظہار مطلب کرنا (*stated my opinion ; must s. full particulars*) - (۲) معین کرنا ؛ مقرر کرنا ؛ تصریح کرنا ؛ ٹھیرانا (*at stated intervals* اوقات معینہ پر) - (۳) (الجبرا) سوال کو علامات میں لکھنا -

**Stated,** *a.*: معینہ ؛ مقررہ -

**Statedly,** *adv.*: معینہ طور پر -

**Stately,** *a.*: بلند ؛ پر شوکت ؛ پر شکوہ ؛ پر تکلف (طور طریقہ ، زبان ، شخص ، عمارت ، ادبی اسلوب وغیرہ) -

*stateliness*: شان ؛ شوکت ؛ تکلف -

**Statement,** *n.*: (۱) اظہار ؛ بیان ؛ توضیح (جیسے *requires clearer s.* زیادہ توضیح کا محتاج ہے) - (۲) بیان (تحریری یا تقریری) ؛ ادعا (جیسے *this s. is unfounded*) - (۳) گوشوارہ ؛ فرد ؛ تختہ (جمع و خرچ) (جیسے *the Bank issues monthly ss.*) -

**Stater,** *n.*: قدیم یونانی سکہ جس کی قیمت بدلتی رہتی تھی ، خصوصاً ۲۰ درہم کا طلائی سکہ -

**Statesman,** *n.*: (۱) سیاست داں ؛ مدبر ؛ صاحب تدبیر - (۲) (شمالی انگلستان) چھوٹا زمیندار جو اپنی زمینداری خود کرتا ہے-

*the Elder SS.*: مدبران جاپان جو سنہ ۱۸۶۷ ع سے سنہ ۱۹۰۰ ع تک جاپانی ترقی کا باعث ہوے -

*statesmanlike, statesmanly*: مدبرانہ ؛ شایان مدبر -

*statesmanship*: تدبر ؛ سیاست دانی -

**Static(al),** *a.*: (۱) ساکن - (۲) سکونیاتی ؛ متعلق بہ سکونیات -

*s. pressure*: سکونی دباؤ (جیسے میز پر کتاب کا دباؤ) -

*s. electricity*: سکونی برق -

*s. ataxia*: سکونی اختلال جسمانی ، یعنے بغیر گرے یا لڑکھڑائے کھڑا نہ ہو سکنا ؛ عدم استقامت -

*statically, adv.*: سکونی طور پر ؛ دباؤ کے ذریعہ -

**Statics,** *n.*: سکونیات -

**Station**: (۱) (شاذ) سکون - (۲) جگہ ؛ مقام ؛ مستقر ؛ ٹھکانا - (۳) مقامی ضروریات مہیا کرنے کا شکمی مال خانہ یا دفتر - (۴) ریل گھر ؛ ریل کا اسٹیشن - (۵) رتبہ ؛ منصب ؛ حیثیت (مثلاً *occupied the duties of his s., men of exalted s.*) - (۶) وہ مقام جہاں سے پیمائش شروع کی جاتی ہے - (۷) چھاؤنی (خصوصاً ہندوستان میں) ؛ اہل چھاؤنی - (۸) (آسٹریلیا) بھیڑ سالا ، یعنے وہ وسیع اراضی جہاں بھیڑیں پالی جاتی اور ان کی نسل بڑھائی جاتی ہے - (۹) (مذہب) بدھ اور جمعہ کا روزہ - (۱۰) (تاریخ) (نیز *s. of the cross*) مصائب مسیح کی چودہ تصویریں جن کے سامنے بعض گرجوں میں پرستش کی جاتی ہے - (۱۱) گرجا (خصوصاً روما میں) جہاں لوگ جاترا کے لیے جاتے ہیں ؛ جاترا گرجا - (۱۲) (نباتیات و حیوانیات) کسی پودے یا حیوان کا زاد بوم ؛ اس زاد بوم کی خصوصیت یا نوعیت (بلحاظ آب و ہوا) -

*coastguard s.*: ساحل کے محافظوں کی چوکی -

*goods -s.* : ریل کا مال گھر -
*life-boat s.*: بچاؤ کشتی کا تھانہ -
*police s.*: دیکھو Police -
*naval s.*: جہاں جہازوں کو قیام کا ٹھکانا مل سکے ؛ جہاز گھر -
*naval ss.*: وہ ٹھکانے جو ارکان جہاز کے لیے مقرر کرد ے جاتے ھیں کہ وہ وھاں لڑائی کے لیے تیار رھیں -
*s. -bill* : اُن مقامات اور موقعوں کی فہرست جن پر جہاز کے افسر اور عملہ متعین کیا گیا ھے -
*s. -calender* : ریلوے ٹائم ٹیبل کا تختہ ؛ ریلوں کی روانگی کے اوقات کا تختہ جو پلیٹ فارم پر لٹکایا جاتا ھے -
*s. -house*: پولیس چوکی ؛ تھانہ -
*s. -master*: اسٹیشن ماسٹر -
*s. -pointer* : تکونا گنیا نقشے میں کسی مقام کی تشخیص کے لیے بعض معلومہ اشارات کے حوالے سے -

**Stationary, a. & n.:** (۱) مقیم؛ ساکن؛ بے حرکت؛ ٹھہرا ہوا (مثلاً *s. engine,* ( اقامتی ؛ مستقل (۲) - (*balloon was now s.*) - (۳) (سیارہ) (بظاھر) غیر متحرک - (*troops* (۴) غیر متغیر ؛ یکساں (حالعصیں) (مثلاً *s. population, s. temperature*) - (۵) (*n.*) مقیم شخص ؛ (جمع) مقیم فوج -
*s. air* : وہ ھوا جو معمولی تنفس کے وقت پھیپھڑوں میں موجود رھتی ھے؛ تنفسی ھوا -
*s. diseases*: مقامی بیماریاں (جو آب و ھوا کے اثر سے پیدا ھوتی اور ختم ھو جاتی ھیں) -
*stationariness* : ساکن ھونا ؛ اقامت وغیرہ -

**Stationer, n.:** تاجر سامان تحریر؛ کاغذ' قلم' دوات بیچنے والا -
*Stationers' Hall* : لندن کی ایک کوٹھی جہاں کتابیں بغرض تحفظ حق تصنیف رجسٹر ھوتی ھیں -
**stationary, n.** : سامان تحریر ؛ کاغذ' قلم' دوات -

**Statist, n.:** اعداد و شمار جمع کرنے والا ؛ اعداد و شمار کا کام کرنے والا ؛ اعداد و شمار کا ماھر (قدیم - سیاست داں) -

**Statistics, n.:** (جمع) اعداد و شمار (مثلاً *ss. of population*) (واحد) فن اعداد و شمار -
**statistic(al), a.** : اعداد و شمار کے متعلق -
**statistically, adv.** : اعداد و شمار کی رو سے -
**statistician, n.** : ماھر اعداد و شمار -
**statistology, n.** : علم اعداد و شمار -

**Statoscope, n.:** وہ آلہ جس سے ھوائی دباؤ کے خفیف سے خفیف تغیرات بھی معلوم ھو جاتے ھیں ؛ بے مائع بار پیما -

**Statuary, a. & n.:** (۱) بتوں یا بت تراشی کا یا اس سے متعلق (*s. art*) - (۲) فن بت تراشی -

**Statue, n.:** مورت ؛ بت ؛ مجسمہ -
*Equestrian S.*: دیکھو Equestrian -
**statued, a.** : بت دار ؛ بتوں سے آراستہ -
**statuette, n.** : چھوٹا بت یا مجسمہ -

**Statuesque, a.:** بت آسا ؛ بت سا حسین' شاندار یا باوقار -
**statuesquely, adv.** : بت کی وضع سے -
**statuesqueness, n.** : بت وشی -

**Stature, n.** : (۱) قد ؛ قامت - (۲) بلندی؛ اونچائی -

**-statured:-**(Small-s. جیسے (جز ترکیبی) خاص قد یا قامت کا

**Status, n.** : (۱) (جمع مستعمل نہیں) رتبہ ؛ درجہ ؛ حیثیت - (۲) (قانون) حیثیت عرفی -
*s. quo* : حالت موجودہ ؛ بدستور -
*s. qante* : سابقہ حالت -

**Statutable :** = Statutory
**statutably, adv.** : ازروے قوانین یا بذریعہ قوانین -

**Statute, n.:** (۱) مجلس وضع قانون کا تحریری قانون (مثلاً پارلیمنٹ کا ایکٹ) - (۲) کسی منتظم جماعت کے آئین و قوانین - (۳) (انجیل) قانون الٰہی -
*declaratory s.*: تعیین تعبیر قانون موجودہ -
*private s.*: شخصی قانون (ضد *general, public s.*) -
*s. -book*: رجسٹر قوانین (جس میں قوانین بعد وضع درج کیے جاتے ھیں) -
*s. law* : قانون جو تحریر میں آچکا ھو یا ایسے قوانین کا مجموعہ -
*s. -roll* : تحریری قانون -
*ss. at large* : کامل مجموعۂ قوانین (جیسا کہ اصل میں وضع ھوا نہ کہ خلاصہ) -

**Statutory, a.:** متعلق بہ قانون ؛ قانونی ؛ وضع کردۂ قانون ؛ مطابق دفعات قانون -
*s. provisions* : شرائط یا دفعات قانون -
*s. minimum* : اقل مقدار قانون -

**Staunch, v.t.&a.:** (۱) پکا ؛ لائق اعتبار؛ بھروسے کے قابل ؛ صادق ؛ مخلص؛ سرگرم؛ پر جوش (*s supporter, s. friend*) - (۲) (جہاز' جوڑ وغیرہ) پن روک (جس میں پانی نفوذ نہ کرسکے یعنی جو چوتا نہ ھو)؛ ھوا روک - (۳) بہاؤ روکنا (خصوصاً خون کا) stanch (*vb. usu.*) -
**staunchly, adv.:** مخلصانہ طور پر ' سر گرمی سے -
**staunchness, n.:** استقلال ؛ سر گرمی -

**Stauroscope, n.:** خورد بین بلور ؛ ایک آلہ جس سے بلوروں پر تقطیبی روشنی کے اثرات کا امتحان کیا جائے ؛ بلوروں (پتھروں) کے خورد بینی امتحان کا آلہ -

**Stave, n.:** (۱) پہیے کی گول پٹی (لکڑی کی جن پٹیوں سے پیپا بنا ھوتا ھے) - (۲) کوئیں کی سیڑھی یا کوٹھی کا چوبی حلقہ - (۳) سیڑھی کا تختہ؛ پیڑی - (۴) (شعر) بند؛ بیت - (۵) (موسیقی) دیکھو staff -
*s. rhyme* : (شعر) سر حرفی صنعت (ج) ؛ مختلف الفاظ کا ایک ھی حرف سے شروع ھونا (خصوصاً پرانی ٹیوٹانی نظم) -

**Stave, v. t.:** (۱) پیپے یا کشتی میں سوراخ کرنا ؛ کچل دینا - (۲) توڑ مروڑ دینا (ٹوپی' بکس وغیرہ) - (۳) پیپے وغیرہ میں تختے جوڑنا - (۴) دبا کر یا کوٹ کر مضبوط کر دینا (دھات وغیرہ) -
*s. off* : دور کرنا؛ رفع کرنا ؛ باز رکھنا؛ بچانا؛ تاخیر میں ڈال دینا ؛ ٹال دینا (بربادی' تنزلی' گرمی کا اثر) -

**Stavesacre, n.:** ایک قسم کی بوٹی (Larkspur) جس کے بیج کرم مارنے کے لیے کام آتے ھیں -

**Stay, v. t. & i. & n.:** (۱) (ادبی) روکنا ؛ مانع ھونا (بیماری وغیرہ) - (۲) ملتوی کرنا (تجویز' فیصلہ) - (۳) سہارا دینا ؛ پشتہ بندی کرنا - (۴) رھنا ؛ ٹھہرنا (مثلاً *s. here till I return*) - (۵) شرکت کے لیے انتظار کرنا ' دیر تک ٹھہرے رھنا (مثلاً *can you s. for supper*) - (۶) عارضی رھائش یا قیام رکھنا

( کسی ہوٹل یا شہر میں یا کسی شخص کے پاس ) - (۷) ٹھہر جانا؛ رک جانا ( کام ' گفتگو ' حرکت میں)؛ چلتے چلتے ٹھہر جانا ( اکثر بصیغہ امر ) ( مثلاً *get him to s. a minute!* ) - (۸) برداشت یا سہارنے کی قوت ہونا ( خصوصاً گھڑ دوڑ میں ) ( جیسے *s.! you forgot one thing*, *unable to s. to the end* ) - (۹) (*n.*) رہائش؛ قیام؛ سکونت ( جیسے *of a race*, *made a long s. in Bombay* ) - (۱۰) التوائے مقدمہ؛ التوائے تحقیقات - (۱۱) (ادبی) روک؛ مزاحمت؛ تحدید ( جیسے *a s. upon his activities* ) - (۱۲) سہارا ' آسرا؛ توت ( جیسے *you are the s. of my old age* ) - (۱۳) برداشت؛ سہار؛ دھیرج؛ تاب - (۱۴) ( جمع ) کارسٹ ( دیکھو Corset) -

*has come to s.*: ( بول چال ) ( تحریک ' فیشن وغیرہ ) مستقلاً جاگزیں ہونا؛ مسلم ہو جانا -

*miss ss.*: جہاز کی سمت بدلنے اور دوسری طرف کے بادبانوں میں ہوا بھرنے میں ناکام ہونا -

*ship is (hove) in ss.*: جہاز کا ادھر ادھر ایک سمت سے دوسری سمت کو جانا ( ہوا دوسری سمت لانے کے لیے ) -

*stay-at-home*: خانہ نشیں؛ خانہ گرد؛ گھر گھسنا -

*s.-bar (-rod)*: تھونی؛ اڑواڑ ( عمارت یا کانوں میں )

*stayer*: مسلسل محنت کرنے والا؛ برداشت یا سہار کی قوت رکھنے والا؛ محنت جھیلنے والا -

*s.-lace*: کارسٹ کی ڈوری -

*stayless*: بے کارسٹ؛ بے سہارا

*s.-maker*: کارسٹ ساز -

*s. of execution*: التوائے تعمیل فیصلہ -

*s. one's stomach* (appetite): اشتہا فرو کرنا -

*staysail*: باد بان ( عموماً تکونا ) جو رسے سے تھما ہوا ہو -

*to s. put*: ( امریکہ ) اپنی جگہ پر رہنا -

**Stead, *n.*:** ( اب زیادہ تر ادبی ہے ) -

*stand* person *in good s.*: کسی شخص کے کام آنا یا مفید ہونا -

*in* person's *s.*: کسی کی بجائے؛ قائم مقام؛ بدل -

**Steadfast, *a.*:** ثابت قدم؛ پکا؛ پختہ؛ استوار؛ اٹل ( جیسے *a s. faith*) -

*steadfastly*: ثابت قدمی سے؛ استواری سے -

*steadfastness*: استواری؛ ثابت قدمی -

**Steading, *n.*:** کھیت مع مکانات -

**Steady, *a.*:** (۱) جما ہوا؛ تھما ہوا؛ مضبوطی سے کھڑا ہوا ' قائم؛ مستحکم ( جیسے *s. as a rock, not s. on his legs*) - (۲) یکساں اور باقاعدہ؛ برابر؛ مسلسل ( جیسے *there is a s.* *increase in members*, *requires a s. light*) - (۳) [illegible] ہاتھ یا حکم ) ھشیار؛ خبردار؛ دیکھو؛ سنبھلو؛ خام کاری ' جلد بازی اور شور و شر سے باز رہو - (۴) ( جہاز رانی ) (نیز *keep her s.*) جہاز کا رخ ایک ہی سمت رکھنا - (۵) مستقل؛ ثابت قدم؛ پکا؛ پختہ ( جیسے *s. in his principles*) - (۶) مصلحتی اور معتدل مزاج؛ میانہ رو - (۷) سہارا؛ ٹیکا ( ہاتھ یا اوزار کا کام کرتے وقت) - (۸) (*vb.*) ٹھیک کر دینا؛ مضبوط کرنا یا ہونا؛ مستحکم ہونا یا کرنا؛ سنبھالنا؛ متوازن یا معتدل کرنا؛ حالت درست کردینا (*adversity will s. him, s. the boat*) -

**steadily**: یکساں طور پر؛ باقاعدہ طور پر -

**steadiness**: پختگی؛ یکسانی -

**Steak, *n.*:** گوشت یا مچھلی کا قتلہ ( جو تلنے یا بھوننے کے لیے کاٹ لیا جائے ) مثلاً

*fillet s.*: پٹھے کا ٹکڑا -

*Hamburg s.*: گائے کے قیمے کی ٹکیا -

*porter-house s.*: دیکھو Porter -

*rump-s.*: دیکھو Rump -

**Steal, *v. t. & i. & n.*:** (۱) چرانا؛ چوری کرنا (مثلاً *who steals my purse steals trash*) - (۲) مکاری؛ دھوکے یا چوری سے کوئی چیز اڑالینا؛ دفعتاً اچک لینا؛ چھپ چھپا کے لے لینا ( جیسے *stole a kiss*) - (۳) ( نیز *s. away*) موہ لینا؛ چھل لینا؛ لبھا لینا - (۴) دبے پاؤں آنا یا جانا؛ چپ چاپ چلنا یا جانا یا گھس آنا؛ چپ چاپ کھسک جانا (*by, up, away, out, in* کے ساتھ) ( جیسے *mist stole over the valley*; *stole out of the room*) - (۵) (*n.*) ( گالف ) ایک لمبی اور پتے کی [illegible] -

**Stealer, *n.*:** چور -

**Stealth, *n.*:** رازداری؛ خفیہ کاروائی -

*by s.*: چوری چھپے سے؛ مخفی طور پر؛ عیاری سے -

**stealthily, *adv.*:** خفیہ طور سے -

**stealthy, *a.*:** خاموش؛ خفیہ؛ چپ چاپ ( جیسے *s. glance* دزدیدہ نظر) -

**stealthiness, *n.*:** دزدی؛ اخفا -

**Steam, *n.*:** (۱) بھاپ ' خصوصاً گیس - (۲) نمی جو بھاپ کے منجمد ہو جانے سے پیدا ہو جاتی ہے - (۳) تبخیر - (۴) ( بول چال ) توانائی؛ قوت عمل -

*dry s.*: جس میں پانی کے قطرات معلق نہوں؛ خشک بھاپ -

*wet s.*: جس میں پانی کے قطرے معلق ہوں؛ مرطوب بھاپ -

*get up s.*: انجن چلانے کے لیے بائلر کو گرم کرنا؛ ( مجازاً ) خاص جدوجہد کے لیے مستعد ہونا -

*let off s.*: زائد بھاپ نکال دینا؛ ( مجازاً ) دل کا بخار نکالنا

*saturated s.*: کھولتے ہوئے پانی سے متصل اور اسی درجۂ حرارت کی بھاپ؛ سیر بھاپ -

*superheated s.*: خاص دباؤ پر حرارت میں اور خاص وزن پر حجم میں سیر بھاپ سے زیادہ؛ زائد گرم بھاپ -

*work off s.*: بھاپ نکالنا ' خارج کرنا -

*steamboat*: اگن بوٹ؛ دخانی کشتی -

*s.-boiler*: بھاپ بائلر ' بھاپ تیار کرنے کا بائلر؛ ( بھٹی ) خاصکر انجن چلانے کے لیے -

*s.-box (-chest)*: بھاپ بکس؛ وہ خانہ جس میں سے ہو کر اسٹیم بائلر سے اسطوانہ یا سلنڈر میں جاتی ہے -

*s. brake, gun, hammer, plough, whistle*: دخانی بریک ' بندوق ' ہتوڑا ' ہل ' سیٹی وغیرہ ( یہ سب بھاپ کے زور سے چلتے ہیں ) -

*s.-coal*: کوئلہ جو بھاپ بائلر گرم کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے -

*s.-colour*: رنگ جو بھاپ کے ذریعہ چھینٹ وغیرہ پر کیا جاتا ہے -

*s. -cylinder* : بھاپ اسطوانہ' جس میں اسٹیم انجن کا پسٹن ( نشارہ ) حرکت کرتا ھے -

*s. -engine* : دخانی انجن -

*s. -gas* : معیار سے زیادہ گرم بھاپ -

*s. -gauge* : دخان پیما ' بائلر میں لگا ہوتا ھے جس سے بھاپ کے دباؤ کی مقدار معلوم ہوتی ھے -

*s. -heat* : (۱) قدر حرارت جو پانی کو نقطۂ انجماد پر دخان میں تبدیل کر دیتی ھے - (۲) حرارت جو دخان سے نکلتی ھے -

*s. -jacket* : بھاپ خول ' جو کسی مشین میں اسطوانہ کے گرد ہوتا ھے ' اس میں اور اسطوانے میں خالی جگہ ہوتی ھے جو اسطوانہ وغیرہ کو گرم کرنے کے لیے بھاپ سے بھر دی جاتی ھے -

*s. navvy* : کھودنے کی دخانی کل -

*s. -port* : بھاپ نکلنے کا راستہ خصوصاً بھاپ بکس اور اسطوانے کے درمیان -

*s. -power* : دخانی قوت ( جس سے کلیں چلائی جاتی ہیں ) -

*s. -ship* : دخانی جہاز -

*s. -tight* : اس قدر مضبوط کہ اسٹیم کے گزر سے نہ ٹوٹ سکے ؛ بھاپ روک -

*s. tug* : جہازوں کو کھینچنے والا اسٹیمر -

**steaminess**, *n.* : دخانیت -

**steamy**, *a.*: (۱) دخانی - (۲) پر از دخان ؛ بھاپ بھرا ؛ دھندلا ؛ کہریلا ( ج ) -

**Steam**, *v. t. & i.*: (۱) بھاپ سے کھانا پکانا - (۲) لکڑی کو بھاپ سے خم کر دینا - (۳) بھاپ یا بخار نکلنا ( جیسے *water steaming hot*) - (۴) بھاپ بن کر اڑنا یا نکلنا - (۵) بھاپ کے زور سے چلنا ( جیسے *the vessel steamed down* *the river*) - (۶) ( بول چال ) نہایت مستعدی سے کام کرنا ؛ کام میں روز افزوں ترقی کرنا ( خصوصاً *s. away, ahead* ) -

*steaming hot* : بہت گرم -

**Steamer**, *n.*: (۱) فعلی معنوں میں' خصوصاً دخانی کشتی یا جہاز - (۲) آگ بجھانے کا دخانی انجن - (۳) ظرف جس میں بھاپ سے کھانا پکتا ھے -

*boiler is a bad s.*: بائلر میں اچھی بھاپ نہیں بنتی -

**Stearin**, *n.*: ایک خاص چربیلا مادہ جو ٹھوس حیوانی اور نباتی چربی میں پایا جاتا ھے (عام طور پر یہ *stearic acid* کہلاتا ہے ) ؛ شحمہ -

**stearate**, *n.*: شحمہ ترشہ کا نمک -

**stearic**, *a.*: شحمہ ترشہ دار -

**Stearinery**, *n.*: شحمہ ترشہ کا کارخانہ -

**Steatite**, *n.* : ابرق کی ایک قسم -

**steatitic**, *a.* : ابرقی؛ ابرق سان؛ ابرق آمیز -

**Steat(o)**: جز ترکیبی بمعنی چربی و چربی دار -

**Steed**, *n.*: ( شعر ' بلاغت و مزاحاً ) گھوڑا خصوصاً جنگی گھوڑا -

**steedless**, *a.* : بے اسپ -

**Steel**, *n. & v. t.* : -(۱) فولاد؛ اسپات (اکثربطور صفت جیسے *s. pen*) (۲) فولادی چھری یا سلاخ عموماً گاؤدم کھردری سطح کی' چاقو چھری وغیرہ تیز کرنے کے لیے - (۳) فولادی پٹی کا رسہ کو تنگ اور سخت کرنے یا سایہ کو پھیلانے کے لیے - (۴) (شعر' بلاغت بصیغۂ واحد) تلوار - (۵) (*vb.*) کڑا کرنا ' سخت کرنا ( دل کو ) -

*Bessemer s.*: دیکھو Bessemer -

*cold s.*: تلوار وغیرہ ( بمقابلہ بندوق وغیرہ ) -

*grip of s.*: فولادی گرفت ' سخت گرفت -

*muscles of s.*: سخت مضبوط پٹھے -

*heart of s.*: سنگدل؛ سخت دل -

*s. cap* : سادہ قسم کا خود -

*s.-clad* : ھتیار بند ' اوبچی -

*s. engraving* : فولادی تختی پر کندہ کرنا ؛ فولادی تختی سے نقش لینا -

*steelwork* : فولادی اوزار اور سامان ؛ سامان بنانے کا فولاد -

**steelify**, *vb.* : فولاد بنا دینا ؛ فولاد میں منتقل کر دینا -

**Steely**, *a.* : (۱) فولادی - (۲) کڑا ؛ سخت ؛ بے درد ؛ تند ( جیسے *s. glance* ) -

**Steelyard**, *n.* : لوھے کی ترازو جس میں دو بازو ہوتے ہیں ' ایک میں وزن کرنے کی چیز رکھتے ہیں' دوسری پر درجے کٹے ہوتے ہیں' باٹ ان پر ادھر اُدھر حرکت کرتا رہتا ھے' جب ٹھیک موقع پر آجاتا ھے تو صحیح وزن ہو جاتا ھے -

**Steenbok**, *n.*: چھوٹے افریقی ھرن کی قسم -

**Steening**, *n.* : پتھر سے کوئیں کی چنائی -

**Steenkirk**, *n.*: ( تاریخ ) ایک قسم کا گلو بند نیز چند اور ملبوسات جن کو یہ نام جنگ سٹین کرک واقع بلجیم ( سنہ ۱۶۹۲ ع ) کی یادگار میں دیا گیا تھا -

**Steep**, *a. & n.* : (۱) سیدھا ڈھلواں ( جیسے *s. hills* ) (۲) ( بول چال میں ) مطالبہ ' قیمت وغیرہ کے متعلق ) ناروا ؛ عجب ؛ نامناسب ؛ ناقابل قبول ؛ بیجا (جیسے *seems a bit s. that we should have both the trouble and the expense*) - (۳) مبالغہ آمیز ؛ ناقابل یقین ( قصہ کہانی وغیرہ ) - (۴) (*n.*) کراڑا ؛ کھڑی چٹان ؛ ڈانگ -

**steepen**, *v. i. & t.*: ڈھلواں بنانا یا ہونا -

**steeply**, *a.* : ( شعر ) ڈھلواں -

**steepness**, *n.* : ڈھلان -

**Steep**, *v. t. & n.*: (۱) تر کرنا ؛ بھگونا ؛ شرابور کرنا - (۲) (*n.*) خسائدہ بنانا یا بنانے کا عمل (خصوصاً *in s.*) ؛ خسائدے کا پانی ( یعنے وہ پانی یا سیال جس میں کوئی شے گھولی جاے ) - (مجازاً کسی مضمون میں) غرق؛ ڈوبا ہوا یا سرشار ہونا -

*s. in*: (جیسے *steeped in Greek and Latin; steeped in prejudice*)

**Steeper**, *n.*: خسائدہ کا برتن ؛ بھگونے کا برتن -

**Steeple**, *n.*: کوئی بلند عمارت خصوصاً گرجے کا مینار جس کی چوٹی نوکدار اور گاؤدم ہو ؛ مینار ؛ لاٹھ -

*steeplechase* : گھڑ دوڑ ایسے علاقے میں جہاں کھائیاں اور باڑیں وغیرہ ہوں ؛ کھائی باڑ گھڑ دوڑ ( ج ) -

*s. chaser* : (۱) ایسی گھڑ دوڑ میں شریک ہونے والا سوار - (۲) ایسی گھڑ دوڑ کا سدھا ہوا گھوڑا -

*s. -chasing* : ایسی گھڑ دوڑ کی مشرکت

*s. crowned hat* : ایسی ٹوپی جس کی چند یا نوکدار ہو -

*s. -jack* : وہ شخص جو میناروں پر چڑھ کر مرمت کرنا جانتا ہو؛ مینار مزدورا ( ج ) -

*s. -top* : قطبی وھیل جس کے نتھنے مخروطی شکل کے ہوتے ہیں -

**steepled**, *a.*: مینار دار -

**steeplewise**, *adv.* . مینار وضع -

**Steer**, *v. t.* & *i.*: (۱) جہاز کو کھینا ؛ جہاز چلانا - (۲) چلانا (دستے یا پہیے وغیرہ سے موٹر غبارہ وغیرہ) - (۳) (بول چال یا شعر) کسی خاص سمت رخ پھیرنا یا چلانا ( جیسے *steered his flight heavenwards* ) -

*s. clear of* : الگ نکال لے جانا ؛ بچنا ؛ کنارہ کرنا -

*steerable* : کھینے کے قابل -

*steerer* : جہاز چلانے والا -

*steersman* : جہاز راں ؛ جہاز چلانے والا -

*steermanship* : جہاز رانی ؛ جہاز رانی کا ہنر -

**Steer**, *n.*: بچھڑا ( خصوصاً خصی جو کھانے کے لئے پالا جاتا ہے ) -

**Steerage**, *n.*: (۱) ( شاذ ) کھینا - (۲) پتوار کا عمل جہاز پر - (۳) جہاز کا وہ حصہ جو سستے کرایہ والے مسافروں کے لیے مخصوص ہوتا ہے - (۴) ( جنگی جہاز ) چھوٹے افسروں اور محرروں وغیرہ کے قیام کی جگہ -

*s. passengers* : ( جہاز ) سستے کرایہ والے مسافر -

*s. -way* : جہاز کی اتنی رفتار کہ پتوار اُسے قابو میں رکھ سکے ؛ پتوار کے قابل رفتار -

**Steeve**, *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) باد بان کے شہتیر کو اوپر کی طرف جھکا ہوا رکھنا - (۲) زاویہ جو اس طرح پیدا ہو -

**Steeve**, *n.* & *v. t.*: (۱) ( جہاز ) لمبی بلی جو جہاز میں مال بھرنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے - (۲) بلی سے مال بھرنا ؛ ٹھونس ٹھونس کے بھرنا -

**Steinberger**, *n.*: اسٹائن برجر ؛ سفید انگور جو ( شراب کے لیے ) دریائے رائن پر *Weisbaden* کے قریب پیدا ہوتا ہے -

**Steinbock**, *n.*: آلپس کی پہاڑی بکری -

**Stele**, *n.*: سیدھا تصویر دار یا کتبہ دار ستون یا پتھر کی سل؛ خصوصاً قبر کا تعویذ -

**Stellar**, *a.*: ستاروں کا ؛ ستاروں سے متعلق؛ نجمی؛ کوکبی -

**stelliferous**, *a.*: ستاروں بھرا -

**stelliform**, *a.*: ستارہ صورت ؛ شعاع دار -

**Stellate(d)**, *a.*: ستارہ کی طرح مرتب ؛ ستارہ صورت ؛ کرن دار -

*s. leaves* : ( نباتیات ) ستارہ رو پتیاں -

**stellately**, *adv.* : ستارہ کی شکل میں -

**Stellenbosch**, *v. t.*: ( فوجی ، عامیانہ ) بہ اشارہ تذلیل یا عتاب کے کسی فوجی افسر کو معمولی خدمت پر منتقل کر دینا -

**Stellular**, *a.*: ستارچہ رو ؛ ستاروں جڑا -

**stellulate**, *a.* : ستارچہ رو -

**Stem**, *a.* : (۱) تنا ( درخت ، جھاڑی یا بوٹی کا ) - (۲) چھوٹی شاخ ؛ ڈالی - (۳) ڈنڈی ؛ ساق ( مثلاً شراب کے گلاس کی ) - (۴) موسیقی کے نقشے میں عمودی خط آواز کے اتار چڑھاؤ کے لیے - (۵) گھڑی کوکنے کی مختلف کھونٹیاں - (۶) تمباکو کے پائپ کی نلی - (۷) اصل لفظ یا مادہ جس میں تصریفی علامات اور لاحقے وغیرہ لگائے جاتے ہیں ( جیسے *man, man's, manly* وغیرہ ) - (۸) سلسلہ ( کسی خاندان یا نسل کا ) ( جیسے *descended from an ancient s.* ) - (۹) جہاز کا سب سے اگلا حصہ جس سے اطراف کے حصے بندھے ہوتے ہیں - (۱۰) (*vb.*) ڈنڈی نکال دینا ( خصوصاً تمباکو کی ) -

*from s. to stern* : اس سرے سے اُس سرے تک؛ تمام جہاز میں -

*false s.* : تیز دھار کی لکڑی جو جہاز کے سامنے پانی کاٹنے کے لیے لگی ہوتی ہے -

**stemless**, *a.* : بے ڈنڈی کا -

**stemlet**, *n.* : چھوٹی سی ڈنڈی -

**stemmed**, *a.* : ڈنڈی دار -

**stemmer**, *n.*: ڈنڈی نکالنے والا؛ وہ شخص جو تمباکو بناتے وقت اس کی ڈنڈیاں نکالنے پر مامور ہوتا ہے -

**Stem**, *v. t.*: (۱) روکنا یا بند کرنا ( ندی نالے وغیرہ کو ) - (۲) مقابلہ کرنا ؛ روکنا ( موج ، سیلاب وغیرہ کا؛ لغوی و مجازی ) ( مثلاً *s. the tide of opposition* ) -

**Stemma**, *n.*: (۱) نسب نامہ ؛ شجرۂ نسب ؛ صلبی اولاد - (۲) ( حیوانیات ) چشم بسیط ؛ چشم مرکب کا کوئی خانہ -

**Stemple**, *n.*: کان کنی کے کام میں ایک آڑا شہتیر جو سہارے یا قدمچے کا کام دیتا ہے -

**Stench**, *n.* بدبو ؛ سڑاند ؛ عفونت -

*s.-trap* : بدررو میں کوئی کھٹکا یا آڑ جو بدبو کو باہر نکلنے یا اوپر چڑھنے سے روکتی ہے -

**Stencil**, *n.* & *v. t.*: (۱) ( نیز *s.-plate* ) دھات کی پتلی سی تختی جس میں کاٹ کر حروف یا نقش وغیرہ بنا دیے جاتے ہیں اور اس کے ذریعہ سے کسی سطح پر نقاشی کی جاتی ہے ؛ نقش ساز تختی - (۲) ایسے حروف یا بیل بوٹے - (۳) (*vb.*) کسی سطح پر نقش ساز تختی سے نقاشی کرنا ؛ کسی سطح کو ایسے نقوش سے سجانا ؛ تختی کو سطح پر رکھ کر کوچی سے رنگ بھرنا -

**stenciller**, *n.*: نقش ساز تختی سے نقش کرنے والا -

**Steno** :- جز ترکیبی بمعنے تنگ ، اکثر علمی اصطلاحات میں استعمال ہوتا ہے -

**Stenochromy**, *n.*: ایک ہی دباب میں کئی رنگ کی چھپائی ؛ بھرنگ چھپائی -

**Stenograph**, *n.*: مختصر نویسی کے حروف ؛ اس خط میں لکھی ہوئی عبارت -

**stenographer**, *n.* . مختصر نویس -

**stenography**, *n.* : فن مختصر نویسی -

**stenographic**, *a.* : مختصر نویسانہ -

**stenographically**, *adv.* : مختصر نویسی کے طور پر -

**Stentor**, *n.* : نہایت بلند آواز شخص ( ایک یونانی کے نام پر ) -

**stentorian**, *a.*: نہایت بلند اور پر زور ( آواز ) -

**Step**, *v. i.* & *t.*: (۱) قدم اٹھانا ؛ چلنا ؛ سرکنا ؛ ہلنا ؛ حرکت کرنا - (۲) چند قدم چلنا ؛ اٹھ کر تھوڑی دور چلنا ( جیسے *s. into the boat* ) - (۳) ناچنا (نیز *s. it*) - (۴) قدموں سے فاصلہ ناپنا - (۵) ( جہاز ) مستول کو ( خانے میں ) بٹھانا یا جڑانا -

*s. aside* : اپنی جگہ یا منصب سے ہٹ جانا ؛ الگ ہو جانا ؛ کام دوسرے کے حوالہ کر دینا ( نیز مجازاً ) ، موضوع سے تجاوز کرنا ) -

*s. in* : (۱) اندر آنا - (۲) بیچ میں پڑنا ( مدد یا مخالفت کے لیے ) -

*s. high* : اونچے قدم اٹھا کر چلنا ؛ خصوصاً گھوڑی کی د لکی (High-stepper) دیکھو High -

*s. out* : باھر جانا ( کمرے سے)؛ لمبے لمبے قدم اٹھانا -

*s. short* : چھوٹے چھوٹے قدم اٹھانا -

*s. this way* : ایک مہذب طریقہ یہ کہنے کا کہ " اِدھر آؤ " -

*s. through a dance* : ناچ کے قدم اُٹھانا -

*stepping-stone* : (۱) اُن پتھروں میں سے ایک جو کسی نالے یا دلدل میں اس لیے اوپر تلے رکھ دیے جاتے ھیں کہ مسافر آسانی سے گزر جائیں؛ گزر پتھر - (۲) (مجازاً) واسطہ؛ وسیلہ ؛ حیلہ -

**Step, *n.*:** (۱) ( چلنے ' دوڑنے یا ناچنے میں) ایک قدم - (۲) (فاصلہ کے لیے ) ایک قدم ؛ ڈگ ( جیسے *it is but a s. to my house*) - (۳) آھٹ ( قدم کی ) ( جیسے *do you hear a s.*) (۴) نشان قدم - (۵) قدم اٹھانے کا انداز ؛ انداز رفتار - (۶) قدم ملا کر چلنا ( دوسروں کے ساتھ) - (۷) (مجازاً ) تدبیر ؛ کار روائی؛ عمل - (۸) قدمچہ ؛ پیڑی ( زینہ یا سیڑھی کی ) - (۹) کھونچا ( برف پر چڑھنے کے لیے )- (۱۰) ( گاڑی کا ) پائدان- (۱۱) سیڑھی کا ڈنڈا - (۱۲) ترقی کا درجہ ( جیسے *when did you get your s.* یعنے ترقی خصوصاً فوج میں؛ *give him a s. in the peerage* طبقۂ امارت میں اسے ایک اور درجہ دو ) - (۱۳) ( جہاز ) مستول کا خانہ یا چبوترہ -(۱۴) ( نجاری ) ایک لکڑی جس میں دوسری عموداً نصب ھو - (۱۵) دھرے کا نچلا خانہ ؛ چول - (۱۶) ( جمع نیز *s. ladder* or *pair or set of ss.*) چھوٹی سیڑھی جس کی پیڑیاں چپٹی ھوتی ھیں اور بغیر دیوار سے لگائے کام آتی ھے -

*false s.*: دیکھو False -

*get* one's *s.*: ترقی ملنا ( خصوصاً فوج میں ) -

*in* one's *s.*: کسی کی پیروی یا تقلید کرنا -

*in s.*: قدم ملا کے -

*keep s. with a* person : کسی کے ساتھ قدم ملا کے چلنا -

*one-s., two-s.*: ناچ کے نام -

*out of s.* : قدم ملے ھوے نہ رھنا -

*s. by s.*: رفتہ رفتہ ؛ بتدریج -

*s. dance* : ایک خاص اور مشکل قسم کا ناچ جس میں بڑا کام قدم اٹھانا ھوتا ھے نہ کہ چلت پھرت ' عموماً کمال دکھانے کےلیے ایسا ناچ ایک ھی شخص ناچتا ھے -

*take s.*: کار روائی کرنا ؛ تدبیر کرنا -

**stepped**, *a.*: قدمچے دار ؛ جس میں قدمچے ھوں -

**stepwise**, *adv.* ; قدمچے کی وضع پر -

**Step-,** : سابقہ سوتیلے کے معنوں میں مثلاً *s. son* سوتیلا بیٹا؛ *s. father* سوتیلا باپ وغیرہ -

*s. mother* : سوتیلی ماں ؛ بے رحم یا بے پروا ماں ( لغوی و مجازی ) -

*s. motherly* : سوتیلی ماں کی طرح -

**Stephanotis, *n.*:** حرارت خانہ کی ایک بیل جس میں خوشبودار اور نرم پھول ھوتے ھیں -

**Stepney, *n.*:** پہیے کا گردا اور ھال ( ٹایر اور ٹیوب ) جو بطور احتیاط موٹر کار کے ساتھ لے جاتے ھیں ' رستے میں چالو ٹایر یا ٹیوب خراب ھو جائے تو اسے چڑھا دیتے ھیں -

**Steppe, *n.*:** کف دست میدان جس میں درخت نہوں ؛ لق و دق صحرا ' خصوصاً روس اور سائبیریا کے میدان -

**-Ster** : لاحقہ فاعلی معنوں میں ( جیسے *gamester, punster*) -

**Stercoraceous, stercoral, *aa.*:** بول و براز کے متعلق ؛ بول و براز کا ؛ گوبر یا لید کا -

**Stereo, *n.*:** ( بول چال ) ( مخفف *stereotype* ) سیسے کی ڈھلی ھوئی تختی (چھپائی کے لیے) (اکثر تو صیفی جیسے *s. plate*) -

**Stereo-** : جز ترکیبی بمعنی ٹھوس، جیسے *s.-bate* عمارت کی کرسی یا چبوترہ -

*s.-chemistry* : علم کیمیا کی وہ شاخ جو سالمے میں جوھر فرد کی ترتیب سے بحث کرتی ھے -

*s -chromy* : نقاشی جس میں ایسے رنگ برتے جاتے ھیں جو ایک مسالے *water -glass* سے پختہ کیے جاتے ھیں -

*s. -graphy* : سطح مستوی پر ٹھوس تصویر بنانے کا فن ؛ مجسمات نگاری -

*s. -graphic, a.*: مجسمات نگارانہ ؛ مجسمات نگاری سے متعلق-

*s. -gra[illegible]ically, adv.*: مجسمات نگاری کے طور پر-

*s. -mete* : حجم پیما ' جس سے سیال اور مسامدار اجسام کا وزن مخصوص معین کیا جاتا ھے -

*s. -metry* : مجسمات کے ابعاد ثلاثہ کے تعین کرنے کا فن ؛ فن حجم پیمائی -

*s. -metric, a.*: حجم پیما یانہ -

*s. -metrically, adv.*: حجم پیمائی کے طور پر -

*s. -scope* : حجم بیں ( ج ) ' ایک آلہ جس سے کسی جسم کے دو مختلف منظر ایک ھی تصویر میں اتار لیے جاتے ھیں اور تصویر ٹھوس معلوم ھوتی ھے -

*s. -scopically, adv.*. حجم بینی کے طور پر -

*s. -scopy, n.*: حجم بیں کے بنانے یا استعمال کرنے کا فن -

**Stereotype, *n.* & *v. t.*:** (۱) چھپائی کی پلیٹ یعنے تختی جو کاغذ کی کٹی یا کسی اور قالب سے ٹائپ سے چھاپ کر بنائی جاتی ھے- (۲) ایسی تختیوں سے چھپائی - (۳) (*vb.*) ان تختیوں کا استعمال- (۴) ایسی تختیوں سے چھاپنا - (۵) ( مجازاً ) ھمیشہ کے لیے ایک رنگ پر قائم کرنا ؛ غیر مبتدل بنا دینا ؛ رسمی یا ضابطہ کی چیز بنا دینا ؛ لکیر کا فقیر بنا دینا -

**stereotyped**, *a.* : رسمی ؛ غیر مبتدل -

**stereotyper**, *n.*: اس قسم کی چھپائی کی تختیاں بنانے والا وغیرہ -

**stereotypist**, *n.*: اس قسم کی چھپائی کا کام کرنے والا -

**stereotypography**, *n.*: اس قسم کی چھپائی کا کام -

**stereotypy**, *n.*: اس قسم کی چھپائی کی تختیاں بنانے کا کام-

**Sterile, *a.*:** (۱) کلر ؛ اُسر ؛ بنجر ؛ شور ( جیسے *s. land* ) (۲) بانجھ ( جیسے *s. cow* ) - (۳) (پودا ) بے پھل ؛ بے ثمر - (۴) بے نتیجہ؛ لا حاصل (جیسے *s. effort* ) - (۵) عقیمہ ؛ جس میں جراثیم حیات نہوں - (۶) ( ادبی اسلوب ) روکھا پھیکا ؛ بے مزہ ؛ بے جان -

**sterilization**, *n.*: اتلاف جراثیم -

**sterilize**, *v. t.*: نباتی جراثیم ( بیکٹریا ) سے پاک کرنا ( جیسے *s. milk* ) -

**sterilizer**, *n.*: جراثیم هلاک کرنے والا آلہ ؛ جراثیم کش -

**sterility**, *n.*: بانجھ پن -

**Sterlet**, *n.*: ایک قسم کی چھوٹی مچھلی -

**Sterling**, *a.*: (۱) (سکہ اور چاندی سونا) اصلی ؛ خالص ؛ کھرا (اس کا اختصار .stg؛ پونڈوں کو اسی طرح لکھا جاتا ہے جب کہ ان کے ساتھ کسرات نہوں جیسے £ 50 stg.) - (۲) (مجازاً) خالص؛ کھرا ؛ اصلی؛ جوهر دار؛ بےریا (جیسے a s. fellow) -

**Stern**, *a.*: کڑا ؛ سخت ؛ ترش ؛ روکھا ؛ کٹھن ؛ درشت ؛ بے درد ؛ کٹھور (جیسے s. look, discipline, treatment) -

**sternly**, *adv.*: سختی سے ؛ درشتی سے -

**sternness**, *n.*: درشتی ؛ سختی -

**Stern**, *n.*: (۱) دنبالۂ جہاز - (۲) سرین ؛ پٹھا - (۳) دم خصوصاً فاکس هونڈ کی -

*from stern to s.*: اس سرے سے اُس سرے تک ؛ سارے جہاز میں -

*s. chase*: ایک جہاز کا دوسرے جہاز کا تعاقب کرنا -

*s. foremost*: پیچھے کی طرف ؛ پیچھے کی طرف حرکت -

*s. on*: دنبالہ کا رخ (یعنے جبکہ دنبالہ ناظر کے سامنے هو) -

*s. chaser*: توپ جو جہاز کے دنبالہ پر چڑھی هوئی هو (تعاقب کرنے ولے جہاز کے مقابلے کے لیے) -

*s-fast*: رسا یا زنجیر جس سے دنبالۂ جہاز باندھا جاتا ہے ؛ دنبالۂ زنجیر -

*s.-post*: دنبالے کا درمیانی سیدھا کھمبا یا سلاخ جس سے عموماً پتوار لگا رهتا ہے -

*s. sheet*: کشتی میں دنبالے اور کھویوں کی نشستوں کا درمیانی حصہ جس میں اکثر مسافروں کے لیے نشستیں هوتی هیں -

*s. way*: جہاز کی حرکت رجعی -

*s.-wheeler*: دخانی کشتی جس کے دنبالے میں چلانے کے لیے چرخی هوتی ہے ؛ یک چرخی جہاز -

**sterned**, *a.*: دنبالہ دار -

**sternmost**, *a.*: دنبالہ سے قریب ترین -

**sternwards**, *a. & adv.*: دنبالے کی جانب -

**Stern(o)-,**: جز ترکیبی خصوصاً اسمائے عضلات وغیرہ میں جو چھاتی کی هڈی کو دوسرے حصوں سے ملاتے هیں -

*ste na'gia*: درد سینہ -

*sternoclavicular*: چھاتی کی هڈی اور هنسلی سے متعلق -

*s.-facial*: عضلۂ وجہ -

*s.-thyriod*: عضلۂ درقیہ -

**Sternum**, *n.*: چھاتی کی هڈی ؛ سینے کی هڈی (هڈی جو گردن سے معدے تک پہنچتی ہے اور جس سے پسلیاں لگی هوئی هیں) -

**sternal**, *a.*: سینے کی هڈی سے متعلق -

**Sternutation**, *n.*: چھینکنا ؛ چھینک مارنا ؛ چھینک -

**Sternutative, Sternutatory**, *a. & n.*: (۱) چھینک لانے والی دوا یا شے - (۲) هلاس ؛ ناس ؛ نسوار -

**Stertorous**, *a.*: گھٹ گھٹ کر زور سے نکلنے والا (سانس) -

**stertorously**, *adv.*: خرخراهٹ کے ساتھ -

**stertorousness**, *n.*: خرخراهٹ -

***Stet***: (۱) ایک علامت جس کے یہ معنے هیں کہ جو تصحیح کی گئی ہے اُسے منسوخ سمجھ کر مسودے کو پہلی صورت پر رهنے دو - (۲) منسوخئ تصحیح کی علامت بنانا ؛ م کا نشان بنانا -

**Stethoscope**, *n. & v. t.*: (۱) صدر بیں ؛ مسماع الصدر - (۲) صدر بیں سے امتحان کرنا ؛ صدر بیں لگا کر دیکھنا -

**stethoscopist**, *n.*: صدر بیں کا استعمال کرنے والا یا اس کا ماهر -

**stethoscopy**, *n.*: صدر بینی -

**stethoscopic**, *a.*: صدر بینی سے متعلق -

**Stevedore**, *n.*: جہاز میں اسباب اتارنے چڑھانے والا ؛ جہاز قلی -

**Stew**, *n.*: (قدیم) چکلہ ؛ رنڈی خانہ (عموماً جمع میں) -

**Stew**, *v. t. & i. & n.*: (۱) پکانا یا پکنا (دھیمی آنچ پر دیر تک) - (۲) حبس یا گرمی سے بیکل هو جانا - (۳) (*n.*) دم پخت - (۴) (عامیانہ) = *Swot* -

*in a s.*: متردد ؛ پریشان ؛ غم و غصہ میں -

*Irish s.*: بکرے کے گوشت؛ آلو اور پیاز کا دم پخت سالن -

*let* person (*thing*) *s. in his &c. own juice or grease* کسی کو اُس کی قسمت پر چھوڑ دینا یعنے کسی قسم کی مدد نہ کرنا -

*stewing pears*: دم پخت نا شپاتیاں -

*s.-pan, -pot*: ڈھکنے دار کڑھائی ؛ قلئے کا برتن -

*the tea is stewed*: چائے تلخ هو گئی ہے (دیر تک دم پر رهنے سے) -

**Stew**, *n.*: مچھلی کنڈ (مچھلیاں پالنے کے لیے) -

**Steward**, *n.*: (۱) داروغہ یا منتظم جائداد (خصوصاً کسی بڑے گھرانے یا ریاست کا) - (۲) کالج ؛ کلب یا جہاز کا منتظم رسد - (۳) جہاز کا ملازم (مسافروں کی خدمت کے لیے) - (۴) گھڑ دوڑ ؛ رقص و سرود ؛ تماشے وغیرہ کا مہتمم -

*Lord High S. of Engladn*: اعلی افسر جس کے تفویض تخت نشینی کے انتظامات هوتے هیں یا کسی امیر سلطنت کی عدالتی تحقیقات میں صدر هوتا ہے -

*Lord S. of the Household*: اعلی درباری افسر -

**stewardess**, *n.*: منتظمہ ؛ مہتممہ -

**stewardship**, *n.*: داروغہ کا منصب ؛ داروغگی ؛ مہتممی -

**Sthenic**, *a.*: (مرض) قلب و شرائین کے فعل کی شدت کے متعلق -

**Stibial**, *a.*: سرمہ سا ؛ سرمہ آمیز -

**stibialism**, *n.*: زهر خورانی بذریعہ سرمہ -

**Stichomyth, Stichomythia**, *n.*: سوالی جوابی منظوم مکالمہ (ایک مصرعہ میں سوال دوسرے میں جواب؛ جو یونانی ڈراموں میں عموماً پایا جاتا ہے) ؛ نوک جھونک -

**Stick**, *v. t. & i.*: (۱) چبھونا ؛ گڑونا ؛ بیندنا - (۲) بھونکنا ؛ گھسانا (مثلاً *will pull out knife & s. you*) - (۳) لگنا ؛ لگانا (نوک دار چیز پر) (*on, into, in, upon, up* کے ساتھ) ؛ (بول چال) جمنا ؛ جمانا ؛ لگانا ؛ رکھنا (مثلاً *heads were stuck on spikes of gateway*) (*out, up* کے ساتھ) - (۴) آگے کو نکلا هونا یا آگے کو نکالنا ؛ آگے بڑھا هونا ؛ سیدھا کھڑا کرنا یا هونا (مثلاً *his hair sticks up straight*, *s. one's head out of window*) - (۵) لگانا ؛ لگنا ؛ چسپاں کرنا یا هونا ؛ چپکنا ؛ چپکانا ؛ چمٹنا ؛ لگے رهنا (مثلاً *a nickname that will s., s. postage on*) - (۶) ساتھ دینا ؛

*s. to friend, s. to* ایفاے وعدہ کرنا یا بات کا پاس کرنا ( مثلاً *resolve, promise*) - (۷) پھنس جانا ؛ اٹک جانا ؛ رک جانا ( مثلاً *stuck in the mud*) ؛ ( مجازاً ) کام رک جانا - (۸) لکڑی نصب کرنا ( پودے کے سہارے کے لیے ) ؛ ٹاپ چوب میں ٹانپ جمانا - (۹) (*n.*) درخت کی ٹہنی ؛ لکڑی ؛ چوب - (۱۰) چھڑی ؛ لکڑی ؛ بید؛ ڈنڈا؛ سونٹا؛ قمچی -(۱۱) مستول؛مستول کی بلی- (۱۲) ( موسیقی) بینڈماسٹر کی چھڑی جس سے وہ ہدایت کرتا ھے- (۱۳) ( مجازاً ) مٹھا ؛ بھدا ؛ مجہول؛ غبی ؛ کم حیثیت - (۱۴) مصری کی ڈالی؛ لاکھ کی قلم؛ حجامت کے صابون کی بتّی وغیرہ - (۱۵) حسب سیاق عبارت اختصار براے *composing -s.* ( *drum s.- fiddle s.* وغیرہ ) -

*a few ss. of furniture* : معمولی قسم کے مونڈھے چوکیاں وغیرہ -

*any s. to beat a dog* : نفرت آدمی کو اندھا کر دیتی ھے -

*as cross as two ss., as cross as devil on two ss.*: چڑچڑا ؛ بد مزاج -

*cut* one's *s.*: دیکھو Cut -

*in a cleft s.*: دیکھو Cleave -

*money stuck in or to* one's *fingers* : روپیے میں تصرت کرنا ؛غبن کرنا -

*riding on broomstick* : چڑیلوں کی سواری ہوا میں سفر کرنے کی -

*that will s. him up* : یہ اُسے پریشان یا بد حواس کر دے گا -

*s. at nothing* : کسی مزاحمت کی پروا نہ کرنا ؛ رکاوٹوں کو نہ ماننا ؛ کسی وجہ سے بھی نہ رکنا -

*s. bills* : دیواروں پر اشتہار لگانا -

*s. fast* : دھنس جانا -

*s. in* one's *throat, s. in* one's *gizzard* : نگلا نہ جانا ؛ گلے میں اڑکنا ؛ (مجازاً) ناگوار ہونا ؛ پریشان یا بیچین کردینا -

*sticking -place, -point* : جہاں پیچ پھنس یا جکڑ جاے ( نیز مجازاً ) -

*sticking -plaster* : مرھم جو زخم پر چمٹ جاے ؛ چپک مرھم ( چ ) -

*s. insect* = walking s. insect : کیڑا جس کی شکل چھڑی کے مشابہ ہوتی ھے -

*s. it on* : ( عامیانہ ) بہت زیادہ دام مانگنا ؛ بڑھا چڑھا کر قیمت لگانا ؛ بیان میں مبالغہ کرنا -

*s. it out or s. it* : بر داشت کرنا ؛ جھیلنا ( جیسے *could not s. it any longer* ) -

*s. in the mud* : پھنس کے رہ جانا ؛ کام رک جانا -

*s.-in -the- mud* : (۱) مٹھا ؛ لکیر کا فقیر - (۲) ( عامیانہ ) فلاں ؛ جب کسی کا نام یاد نہیں آتا تو اس موقع پر بولتے ھیں مثلاً *Mrs. s. -in-the-mud* -

*s.-jaw* : چپک پٹنگ ؛ پٹنگ جو داڑھوں اور تالو میں چپک جاے اور چبائی نہ جاے -

*s. like a bur* : چیچڑ کی طرح چمٹ جانا -

*s. on a horse* : گھوڑے پر آسن جماے رہنا -

*s.* one's *ground* : ( مجازاً ) اپنی اپنی حالت پر قائم رہنا ؛ دلیل یا بحث پر جمے رہنا -

*s. out for higher price, better terms* : کم قیمت پر رضا مند نہونا -

*s. to business* : اپنے کام پر لگے رہنا ؛ ایک ھی طرف دل لگاے رہنا -

*s. to it* : لگے رہنا ؛ کوشش سے باز نہ آنا -

*s. to the point* : ادھر ادھر نہ بھٹکنا ؛ اصل موضوع پر جمے رہنا -

*s. up bank, mail coach* : ( عامیانہ ) اہلکاروں یا مسافروں کو ڈرا دھمکا کر لوٹ لینا -

*s. up for* : حمایت کرنا ؛ پشتی لینا -

*s. up to* : کسی سے نہ دبنا ؛ مقابلے سے پیش آنا -

*stuck up* : (۱) خود پسند ؛ خود بیں ؛ مدمغ ؛ اکل کھرا ؛ خلوت پسند - (۲) عامیانہ ) قاصر ؛ مجبور ( تٹو نہ چلا ) -

**Sticker**, *n.*: (۱) فعلی معنوں میں - (۲) (نیز اور خصوصاً *pig -s.*) لمبے پھل کا نوکدار چاقو - (۳) تھم تھم کر کھیلنے والا کھلاڑی جو آؤٹ نہو - (۴) مہمان یا ملاقاتی جو ٹالے نہ ٹلے - (۵) ارگن باجے میں لکڑی کی ڈنڈی -

**Stickleback**, *n.*: ایک چھوٹی سی مچھلی جس کی پشت پر خار ہوتے ھیں -

**Stickler**, *n.*: سخت اصرار کرنے والا ؛ حامی؛ موئد (*for* کے ساتھ) (مثلاً *a s. for ceremony, etiquette*) -

**Sticky**, *a.*: لسدار ؛ چیپ دار ؛ لسلسا ؛ چپچپا ؛ لعاب دار -

**stickily**, *adv.*: لسلسے پن سے -

**stickiness**, *n.*: لسلسا پن وغیرہ -

**Stiff**, *a.*: (۱) کڑا ؛ سخت؛ کرخت؛ درشت ؛ بےلوچ (مثلاً *s. shirt*) - (۲) درشت مزاج؛ ضدی؛ ھٹی؛ اکھڑ - (۳) تکلف بھرا ؛ پر تصنع؛ کھنچا کھنچا ؛ سرد مہر ؛ روکھا ؛ الگ تھلگ ؛ کم آمیز ؛ رسمی (مثلاً *s. manners* تکلف بھرے آداب ؛ *a s. reception* سرد مہری کا برتاؤ؛ *writes in a s. style* پر تصنع اسلوب تحریر)- (۴) جو رواں نہو ؛ رکتا ہوا ؛ اٹکتا ہوا ؛ سخت (مثلاً *a s. hinge*) - (۵) عضلات و دیگر اعضا اکڑے ہوے ( زیادہ ورزش یا محنت سے ) - (۶) مشکل ؛ کٹھن ؛ تند ؛ ھمت شکن (*s. subject, s. price, s. examination*) - (۷) گاڑھا ؛ غلیظ ؛ لیس دار ( گارا مٹی وغیرہ ) -

*keep a s. upper lip* : ثابت قدم رہنا -

*s. -bit* : لگام کا دھانہ جو لوہے کے ایک ھی ٹکڑے سے بنا ہو اور جس کے دونوں طرف حلقے ہوں -

*a s. glass of grog* : تیز و تند شراب کا جام -

*s. market* : مستقل نرخ ؛ یعنے جب نرخ کم و بیش نہ ہو -

*s. neck* : اکڑی ہوئی گردن ( گٹھیا وغیرہ کے اثر سے ) -

*s. -necked* : سرکش ؛ ضدی -

*s. ship* : جہاز جو چلنے میں جھوک نہ کھاے -

*s. un* : پرانا پہلوان یا کسرتی شخص -

**stiffly**, *adv.*: سختی سے -

**stiffness**, *n.*: سختی؛ درشتی وغیرہ -

**stiffish**, *a.*: کسی قدر سخت -

**stiffen**, *v. t. & i.*: سخت کرنا یا ہونا ؛ اکڑ جانا ؛ کڑا کرنا -

**Stifle**, *v. t. & i.*: = Smother

**Stifle,** *n.* (also s. -joint) : پٹھا ( گھوڑے کا )؛ پٹھے کا رگ -

*s.-bone* : پٹھے کی ھڈی : گھوڑے کے گھٹنے کی چپنی -

**Stigma,** *n.* : (۱) ( قدیم ) داغ ( جو مجرم یا غلام پر لگا یا جاتا تھا ) - (۲) کلنک کا ٹیکا؛ بد نامی - (۳) تہمت ؛ بہتان - (۴) علامت مرض - (۵) ( تشریح ' حیوانیات ) دھبا ؛ داغ ؛ مسا ؛ سرخ بادہ - (۶) ( نباتیات ) سر بقچہ -

**stigmatic, stigmatose,** *aa.* : متعلق بہ داغ وغیرہ؛ داغ دار -

**Stigmatize,** *v. t.* : (۱) برا بھلا کہنا ؛ بد نام کرنا ؛ انگشت نما کرنا ؛ رسوا کرنا - (۲) ( عمل توجہ وغیرہ سے ) غیبی داغ پیدا کر دینا ؛ دیکھو stigma -

**stigmatization,** *n.* : (۱) بد نامی ؛ انگشت نمائی؛ رسوائی - (۲) عمل توجہ وغیرہ سے غیبی داغ پیدا کرنا یا ہونا -

**Stile,** *n.* : گزر ' دیوار یا باڑ کے دوسری طرف جانے کے لیے سیڑھی وغیرہ جس سے انسان گزر سکے اور جانور نہ گزر سکے -

*help lame dog over s.* : دیکھو dog

**Stile,** *n.* : کھڑی سلاخ (جو دروازے کے چوکھٹہ وغیرہ میں لگی ہو ) -

**Stilleto,** *n.* (pl. *-os, -eos*) & *v. t.* : (۱) چھوٹا سا خنجر ؛ پیش قبض - (۲) خنجر یا پیش قبض بھونکنا - (۳) نوکدار اوزار جس سے کپڑے یا باد بان وغیرہ میں سوراخ کرتے ہیں ؛ سوجا -

**Still,** *a., n., v. t. & i. & adv.* : (۱) خاموش؛ چپ چاپ؛ چپکا ؛ بے حس و حرکت؛ بت بنا ہوا ؛ ٹھیرا ہوا ( دریا وغیرہ )؛ ساکن - (۲) عکسی تصویر ؛ فوٹو - (۳) ٹھنڈا کرنا ؛ دھیما کرنا ؛ فرو کرنا ؛ تسکین دینا ؛ سکون پیدا کرنا ؛ خاموش کرنا ؛ چپ کرنا - (۴) ( شاذ ) فرو ہونا - (۵) ( قدیم ) ہمیشہ ؛ عادتاً - (۶) اب تک ؛ ابھی تک ؛ اب بھی؛ اس پر بھی؛ ہنوز ؛ اُس وقت تک' اُس کے بعد بھی ؛ اُس پر بھی تو - (۷) پھر بھی ؛ تاہم' باوجود اس کے -

*s. waters run deep* : دیکھو water -

*s. Small voice* : ضمیر کی آواز -

*s. life* : ( مصوری میں ) بے جان چیزیں ؛ غیر ذی روح اشیا -

*s. hock &c.* : ہاک وغیرہ شراب جس میں بلبلے نہیں اٹھتے ؛ بے جوش شراب -

*s. birth* : مردہ بچہ پیدا ہونا -

*s. -born* : (۱) بچہ جو مردہ پیدا ہوا ہو - (۲) ( مجازاً ) تحریک وغیرہ جو ابتدا ہی سے نہ چل سکے -

*s. -bugle* : خاموشی کا بگل ( جس کے ذریعے بھری فوج کو خاموش کھڑے رہنے کا حکم دیا جاتا ہے ) -

*s. -fish, v. t.* : لنگر انداز کشتی میں بیٹھ کر شکار کھیلنا -

**stillness** : گہری خاموشی ؛ سناٹا -

**Still,** *n., & v. t.* : (۱) شراب کھینچنے کا بھپکا ؛ قرن بیق کی قسم کا آلہ ؛ آلۂ کشید - (۲) ( شعر ) کشید کرنا ؛ کھینچنا - (۳) قرنبیق میں کھینچنا ؛ بھپکے میں کھینچنا ( شراب ) -

*s. -room* : (۱) کشید خانہ؛ وہ کمرہ جس میں شراب کشید ہوتی ہو - (۲) بڑے مکان کا مودی خانہ ؛ جنس کی کوٹھری -

**Stillage** (*-ij*), *n.* : اسباب کی چوکی ( بنچ ' گھڑونچی وغیرہ کی شکل کی ہوتی ہے - جب کمرا دھونا ہو یا اسباب باندھنا ہو تو سب چیزیں اس پر رکھ دی جاتی ہیں )-

**Stilling, Stillion** *n.* : چوکھٹا ؛ گھڑونچی ( پیپہ رکھنے کے لیے ) -

**Stilly,** *a.* : ( شعر ) خاموش؛ چپکا ؛ ساکت؛ بے حس و حرکت؛ ساکن -

**Stilt,** *n.* : (۱) بانس جس میں پیروں کے لئے ٹیک بنی ہوتی ہے اور جس کے سہارے انسان زمین سے بہت اونچا ہو کر چلتا ہے؛ ڈگر؛ پابانسا-

*on ss.* : (۱) ڈگو پر سوار - (۲) ( مجازاً ) طمطراق کی عبارت وغیرہ - (۳) ایک لمبی ٹانگوں کا پرند جو جھنڈ میں رہتا ہے ؛ ایک قسم کا پلور (plover) -

**Stilted,** *a.* : (۱) ڈگو پر سوار ؛ اونچا ؛ بلند - (۲) طمطراق کی ( عبارت وغیرہ ) - (۳) (محراب) جو اونچے ستونوں پر قائم ہو -

**Stilton,** *n.* : ( انگلستان کے ایک قصبے ) اسٹلٹن کا پنیر ( جو بہت عمدہ قسم کا سمجھا جاتا ہے ) -

**Stimulant,** *a. & n.* : (۱) ( شاذ ) نشاط انگیز - (۲) ( طب ) محرک - (۳) کوئی چیز جو حرکت ' نشاط ' یا سرور پیدا کرے؛ نشاط انگیز شے ؛ کیف آور چیز ؛ منشی چیز ؛ نشہ -

*ss* : عموماً شراب کے لیے آتا ہے -

**Stimulate,** *v. t.* : (۱) محرک ہونا ؛ تحریک پیدا کرنا ؛ ہیجان پیدا کرنا ؛ مہیج ہونا - (۲) نشاط پیدا کرنا ؛ سرور پیدا کرنا - (۳) اکسانا ؛ ابھارنا ؛ تیز کر دینا ؛ جان ڈال دینا -

**stimulating, stimulative,** *aa.* : مہیج ؛ محرک ؛ نشاط انگیز ؛ ابھارنے والا ؛ تیز کر دینے والا -

**stimulation, stimulator,** *nn.* : ہیجان ؛ تہیج ؛ تحریک ؛ ابھارنا یا ابھارا جانا ؛ تیز کرنا یا کیا جانا ؛ مہیج ؛ محرک ؛ ابھارنے والا ؛ تیز کرنے والا -

**Stimulus,** *n.* ( *pl.* -li ) : (۱) ابھارنے والی چیز ؛ محرک - (۲) مہیج فعل ؛ ہیجان- (۳) ( عضویات ) مہیج - (۴) (نباتیات) نیش - (۵) (کلیسا) پادری کے عصا کی نوک -

**stimulose,** *a.* : نیش دار -

**Stimy,** *n. & v. t.* : (۱) ( گولف ) وہ موقع جب ایک کھلاڑی کی گیند اور گچی کے درمیان اس کے حریف کی گیند پڑی ہو - (۲) ( عموماً اسم مفعول استعمال ہوتا ہے ) حریف کا کھلاڑی کی گیند اور گچی کے درمیان اپنی گیند حائل کر دینا -

**Sting,** *v. t. & i* ( stung ) & *n.* : (۱) ڈنک مارنا ؛ کاٹ کھانا ( بچھو وغیرہ کا ) - (۲) منہ جلا دینا ( مرچ وغیرہ کا )؛ زور سے لگنا ( کسی چیز کی چوٹ ) ؛ چبھنا ؛ کھٹکنا ( بات کا ) - (۳) ( کسی عضو میں ) جلن ہونا ؛ شدید درد ہونا ؛ درد کا پھیل کر مرکز حس تک پہنچنا - (۴) ( عامیانہ ) ( عموماً صیغۂ مجہول میں استعمال ہوتا ہے ) ٹھگا جانا ؛ ( کسی رقم کی ) چپت پڑنا ؛ ماتھے جانا - (۵) ڈنک؛ نیش - (۶) سانپ کا زہری دانت - (۷) پودے کا نیش - (۸) ( بچھو وغیرہ کا ) ڈنک لگنا؛ کاٹنا؛ سانپ کا ڈسنا - (۹) بچھو وغیرہ کے ڈنک یا سانپ کے کاٹے کا زخم - (۱۰) جلن یا درد جو اس سے ہو - (۱۱) شدید کیفیت یا کرب ' سخت اذیت جسمانی یا روحانی - (۱۲) تیزی ؛ زور -

*stinging -nettle* : بچھو ( پودے کا نام ) -

*the air has no s. in it* : ہوا میں تیزی نہیں -

*the bowling has no s. in it* : گیند میں زور نہیں -

*s.- bull, s.- fish* : بچھو مچھلی ؛ عقرب ماہی ؛ ایک طرح کی مچھلی جس کی پشت پر زہری ڈنک ہوتے ہیں -

*s.- ray* : نیش ماہی؛ مچھلی جس کی پشت پر تیز ڈنک سے ہوتے ہیں -

**s.- winkle :** ایک طرح کی صدف ماھی جس کے چونچ ھوتی ھے اور دوسری مچھلیوں کے جسم میں سوراخ کر دیتی ھے -
**stingingly,** *adv.* : چبھتے ھوے؛ کھٹکتے ھوے -
**stingless,** *a.* : بے نیش -
**Stingaree** (-ngg-), *n.* : نیش ماھی ؛ ایک مچھلی جس کی پشت پر تیز ڈنک ھوتے ھیں -
**Stinger** ( -ng- ), *n.* : (۱) ڈنک مارنے والا وغیرہ - (۲) زورکا ھاتھ جس سے سخت چوٹ آے -
**Stingo,** ( -nggo ), *n.* : ( قدیم ) تیز بیر شراب -
**Stingy,** ( -ji- ) *a.* : کنجوس -
**stingily,** *adv.* : کنجوسی سے -
**stinginess,** *n.* : کنجوسی -
**Stink,** *v. i. & t.*(stank or stunk, stunk), & *n.* : (۱) بدبودار ھونا ؛ متعفن ھونا - ( ۲ ) بد بو ؛ تعفن - ( ۳ )( عامیانہ ) بد بو سونگھہ لینا - ( ۴ ) ( جمع ' عامیانہ ) علم کیمیا ؛ سائنس -
*s. in the nostrils of* : دیکھو nostril -
*s. one out* : کسی شخص کو بد بو سے بھگا دینا -
*s. of money* : دولت کی بو آنا ؛ دولت مندی میں انگشت نما ھونا -
*stinking cedar* : ایک طرح کا درخت جس کی پھنگی سے تیل نکلتا ھے -
*stinking -weed, stinking -wood* : تھ ' تیز پات -
*stinking -badger* : جاوا اور سماٹرا کا بجو -
*s. -alive* : ایک قسم کی مچھلی جس کے سر پر ابھری ھوئی جھلی ھوتی ھے ' یہ مرتے ھی سڑنے لگتی ھے -
*s. -ball* : حقۂ زھر ؛ ایک قسم کا گولہ جو بحری قزاق وغیرہ استعمال کرتے تھے اور جس کے پھٹنے سے زھریلے بخارات پھیل جاتے تھے -
*s. -bomb* : بد بو بم ( جس کے پھٹنے سے بد بو پھیلتی ھے ) -
*s. -horn* : ککرمتے کی ایک بد بو دار قسم -
*s. -pot* : (۱) برتن وغیرہ جس میں کوئی متعفن چیز ھو ؛ گندگی کی پوٹ - (۲) دیکھو s. ball - (۳) مردار ( گالی جو ذی روح اور غیر ذی روح دونوں کے لئے استعمال ھوتی ھے ) -
*s. -stone* : ایک قسم کا بد بو دار چونے کا پتھر ؛ ایک طرح کا ڈھکن جس کی وجہ سے موری سے بد بو نہیں پھونچنے پاتی -
*s.-trap* : بد بو روک -
**stinkig,** *a.* : (۱) ( عامیانہ ) نا معقول ؛ واھیات ؛ مہمل - (۲) بد بو دار ( جانوروں اور پودوں کے نام کا جزو ھوتا ھے ) -
**stinkingly,** *adv.* : تعفن کے ساتھہ -
**Stinkard,** *n.* : (۱) وہ شخص جس کے جسم سے بد بو آتی ھو ؛ گندا آدمی - (۲) بد بو دار جانور خصوصاً جاوا کا بجو -
**Stinker,** *n.* : (۱) بد بو پھیلانے والا وغیرہ - (۲) ( عامیانہ ) ناگوار یا نا معقول چیز خصوصاً سخت خط -
**Stint,** *v. t. & n.* : (۱) ( قدیم ) روک دینا ؛ بند کر دینا - (۲) بھوکا رکھنا ؛ پیٹ بھر کھانا نہ دینا - (۳) خست کے ساتھہ دینا؛ کم دینا (کھانا وغیرہ)؛ تھوڑاتھوڑا دینا- (۴)بھتکم؛ مقدار کی کمی ؛ کوشش کی کمی - (۵) مقررہ مقدار ( کسی چیز کی' خصوصاً کام کی )؛ مقررہ کام - (۶) ایک ریگستانی پرند جس کی پیٹھہ سرخ ھوتی ھے -
*without s.* : دل کھول کے ؛ بے تکان -
**Stintingly,** *adv.* : بہت کم مقدار میں ؛ خست کے ساتھہ -
**stintless,** *a.* : بے اندازہ ( مقدار )؛ بے تکان ( محنت )-
**Stipate,** *a.* : ( نباتیات ) گھنا -
**Stipe, Stipes,** *n.* : ( نباتیات ' حیوانیات ) ستون ؛ پودے خصوصاً سانپ کی چھتری کا تنہ یا ڈنٹھل ؛ پر کی ڈنڈی -
**stipiform,** *a.* : ستون نما -
**stilpitate.** *a.* : ستون دار -
**Stipel,** *n.* : ( نباتیات ) گوشکچہ ؛ چھوٹی پتی سی جو مرکب پتے کی کسی ایک پتی میں ڈنٹھل کے نچلے سرے پر ھو -
**stipellate,** *a.* : گوشکچہ دار -
**Stipend,** *n.* : مشاھرہ ؛ تنخواہ ؛ وظیفہ ؛ خصوصاً پادری کی تنخواہ جو سرکار سے ملتی ھے -
**Stipendiary,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) وظیفہ خوار - ( ۲ ) وظیفہ یاب ؛ تنخواہ یاب ؛ تنخواہ دار -
*s. ( magistrate )* : تنخواہ دار مجسٹریٹ جو انگلستان کے بڑے شھروں میں وزیر داخلہ کی طرف سے مقرر ھوتا ھے -
**Stipple,** *v. t. & i. & n.* : (۱) ( خطوط سے نہیں بلکہ نقطوں سے ) تصویر بنانا ؛ ( پنسل یا موقلم سے ) کندہ کرنا ' نقطوں سے نقاشی یا کندہ کاری کرنا ' نقطہ کاری کرنا - (۲) نقطوں کی نقاشی یا کندہ کاری؛ نقطہ کاری ؛ نقطوں کی تصویر -
**stippler,** *n.* : (۱) نقطہ کار - (۲) نقطہ کاری کا آلہ -
**stippling,** *n.* : نقطہ کاری -
*s.-graver* : نقطوں سے کندہ کاری کرنے کا آلہ -
**Stipulate,** *v. i. & t.* (s. for) : (۱) ( کسی بات کی ) صاف صاف شرط کرلینا ؛ معاھدے میں صراحت کردینا - ( ۲ ) یہ شرط کرلینا کہ —
**stipulated,** *p. p.* : مقررہ ' طے شدہ -
**stipulation,** *n.* : شرط ؛ معاھدہ -
**stipulator,** *n.* : شرط کرنے والا ؛ معاھدہ کرنے والا -
**Stipule,** *n.* : ( نباتیات ) گوشک ؛ چھوٹی پتی سی جو کسی پتی کے ڈنٹھل کے نچلے سرے پر ھو -
**stipulaceous,** *a.* : گوشک دار -
**stipular, stipulary; stipulate,** *aa.* : گوشکی -
**stipuliform,** *a.* : گوشک نما -
**stipulation,** *n.* : گوشکوں کی ترتیب -
**Stir,** *v. t. & i. & n.* : (۱) ھلانا ؛ حرکت دینا ؛ جنبش دینا ؛ ھلنا ؛ حرکت کرنا ؛ جنبش کرنا - (۲) جوش میں لانا ؛ حرکت میں لانا ؛ بھڑکانا ؛ برپا کردینا ( شورش وغیرہ ) - (۳) ھنگامہ؛ ھلچل ؛ کھلبلی ؛ افرا تفری ؛ جوش و خروش - (۴) خفیف سی جنبش - (۵) چلانے یا الٹ پلٹ کرنے کا فعل -
*never stirred abroad or out of the house* : گھر سے باھر قدم نہیں رکھا ؛ گھر سے نہیں نکلا -
*is not stirring yet* : ابھی تک ( بستر سے ) نہیں اٹھا -
*s. the fire* : آگ کو الٹ پلٹ کر تیز کرنا -
*s. your stumps* : ( بول چال ) جلدی کرو ؛ ذرا تیز چلو -
*s. tea ( porridge, soup etc.)* : چاے کو چلانا ( چمچے وغیرہ )

سے ! ؛ گدوتنتا -

*there is no news stirring* : کچھ چرچا نہیں ھے -

*lead stirring life*: مصروفیت کی زندگی بسر کرنا؛ مصروف ہونا -

*s. up* : اچھی طرح چلا دینا ؛ چمچے سے اس طرح چلانا کہ مختلف اجزا گھل مل جائیں -

*s. up the mud, sediment etc* : کسی چیز سے چلانا تاکہ کیچڑ، تلچھٹ وغیرہ تہہ سے اٹھ کر سیال شے میں مل جل جاے -

*he wants stirring up* : وہ بڑا مٹھا ھے ؛ اسے جھنجھوڑنے کی ضرورت ھے -

*s. ones blood* : جوش دلانا ؛ ( آتش شوق وغیرہ ) بھڑکانا -

*s. ones wrath, bile etc.* : آتش غضب کو بھڑکانا ؛ غصہ دلانا ؛ نفرت پیدا کرنا وغیرہ -

*stirring (events etc.)* : معرکتہ الآرا ؛ معرکے کا ؛ زور شور کا -

*stirring speech* : دھواں دھار ، پر زور تقریر -

*stirringly* : زور شور سے -

*s.-about* : (۱) دلیہ - (۲) سر گرم -

**stirrer**, *n.* : (۱) چلانے والا ؛ ھلانے والا - (۲) چمچہ چلانے کی ڈنڈی وغیرہ -

**stirless**, *a.* : بالکل ساکن؛ جس میں ذراسی بھی جنبش نہ ہو -

**Stir**, *n.* : ( عامیانہ ) قید خانہ ؛ جیل -

**Stirk**, *n.* : سال بھر کا بچھڑا ( سانڈ ) یا بچھڑی -

**Stirpiculture**, *n.* : اعلیٰ نسل کے جانور افزائش نسل کے لیے پالنا -

**Stirps**, *n.* : (۱) ( قانون ) مورث - (۲) ( حیوانیات ) خاندان؛ نسل -

**Stirrup**, *n.* : (۱) رکاب - (۲) رسی جس میں سوراخ ہوتا ھے اور جو بادبان کو لپیٹنے کھولنے میں کام آتی ھے ؛ بادبان کی طناب -

*s. -oar* : لوھے کی سلاخ جو کاٹھی میں ھوتی ھے اور جس سے رکاب کا تسمہ لٹکتا ھے -

*s.- bone* : کان کی کوئی ھڈی (انسان اور دردھ پینے والے جانوروں کی)

*s. -cup.* : شراب وغیرہ کا پیالہ جو پا در رکاب سوار کی خدمت میں پیش کیا جاے -

*s. -iron* : رکاب کا حلقہ ، رکاب ( بے تسمے کے ) -

*s. -piece* : ( نجاری وغیرہ میں ) سہارے کا تسمہ ؛ لٹکتا ھوا وغیرہ جس کا سہارا لیا جاے -

**Stitch**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) چبھن ؛ ھوک ( پہلو کا درد جیسا کبھی کبھی دوڑنے کے بعد یا کھانا کھاتے ھی ھونے لگتا ھے ) - (۲) ٹانکا - (۳) سینا ؛ ٹانکا لگانا ؛ بخیہ کرنا - (۴) سلائی کا طریقہ ؛ سلائی -

*s. up* : پھٹے ھوے کپڑے کو سی دینا -

*a s. in time saves nine* : دیکھو save

*has not a dry s. on brim* : سر سے پیر تک بھیگا ھوا ھے -

*drop a s.* : ( کشیدہ کاری میں ) ایک ٹانکا چھوڑ جانا

*Put a s. or ss* : ( جراحی ) ( زخم میں ) ٹانکے لگانا -

*lock-s* : دیکھو lock -

*herringbone-s.* : دیکھو herring -

*Cross-s.* : دیکھو Cross -

*s.-wheel* : دندانے دار پہیا جس سے زین ساز چمڑے میں ٹانکے لگانے کے لیے سوراخ کرتا ھے -

*stichwort* : ایک چھوٹا پودا جس میں کھڑا ڈنٹھل اور سفید ستارہ نما پھول ھوتے ھیں -

*stitching-horse* : شکنجے کی قسم کی چیز جس میں زین ساز اپنا سامان رکھتا ھے -

**Stithy**, (-dhi), *n.* : ( قدیم و شعر ) لوھار خانہ ؛ لوھار کی بھٹی -

**Stiver**, *n.* : سب سے حقیر سکہ ؛ چھوٹی کوڑی -

*has not a s.* : اس کے پاس ایک پھوٹی کوڑی بھی نہیں - ( عموماً منفی جملوں میں آتا ھے جیسے: )

*don't care a s.* : مجھے ذرہ برابر پروا نہیں -

**Stoa**, *n.* : قدیم یونانی عمارت کی غلام گردش ؛ رواق -

*the s.* : رواق اثینہ ( جہاں رواقی مذھب فلسفہ کا بانی زینو تعلیم دیا کرتا تھا ) -

**Stoat**, *n.* : (۱) ارمین ( دیکھو ermine ) گرمی کی فصل میں جب اس کا سمور بھورا ھو تا ھے - (۲) سموری جانور ( اسم نوعی جس میں ارمین بلیڈلا وغیرہ شامل ھیں ) -

**Stoat**, *v. t.* : اس طرح بخیہ کرنا کہ نظر نہ آئے -

**Stock**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) موٹی لکڑی کا ٹکڑا؛ کندا - (۲) تنہ - (۳) اصل پودا ( جس میں پیوند لگا یا جائے ) - (۴) نسل ؛ خاندان ؛ اصل - (۵) خام شے ( جو اور اشیا کے بنانے میں استعمال ھو ) - (۶) ذخیرہ - (۷) مال؛ سامان ( تجارت ، پیشے وغیرہ کا ) - (۸) ( اوزار کا ) دستہ - (۹) ایک پودا جس کی پتیاں سفید ریشہ دار اور پھول خوش بو دار ھوتے ھیں - (۱۰) ( جمع ؛ تاریخ ) کاٹھ جس میں مجرموں کے پاؤں ( اور کبھی کبھی ھاتھ بھی ) ٹھونک دئے جاتے تھے - (۱۱) ( جمع ) لکڑی کا ڈھانچہ جس پر جہاز اٹھائے تعمیر میں رکھا جا تا ھے - (۱۲) اعلیٰ درجے کی اینٹ ( جوالاؤ میں پکائی گئی ھو ) - (۱۳) چمڑے وغیرہ کا پٹا جو گلے میں پہنا جاتا تھا ( اس کی جگہ کالر استعمال ھوتا ھے ) - (۱۴) ( مالیات ) اسٹاک ؛ تمسک ( وہ روپیہ جو حکومت کو قرض دیا جائے اور جس کا سود قرض دینے والے کو یا اس شخص کو ادا کیا جائے جو وراثت یا بیع کے ذریعے سے اس قرض کی رقم کا حق دار ھو ) - (۱۵) تجارتی شرکت (کمپنی) کا مشترکہ سرمایہ - (۱۶) (بندوق میں) کندا لگانا؛ (اوزار میں) دستہ لگانا - (۱۷) ( تاریخ ) کاٹھ میں پاؤں ٹھونک دینا - (۱۸) ( فارم میں ) مویشی یا سامان فراھم کرنا ؛ ( دوکان میں ) مال فراھم کرنا ؛ ( ایسی چیز کا ) ذخیرہ جمع کرنا - (۱۹) دوکان میں رکھنا ( کوئی مال ) - (۲۰) ( زمین پر ) کاشت کرنا ؛ پیدا کرنا ( چری وغیرہ ) - (۲۱) ( پودے کے اصل ڈنٹھل سے ) نئی شاخ پھوٹنا -

*stockist* : تھوک فروش ( کسی خاص مال کا ) -

*ss. and stones* : (۱) غیر ذی روح اشیا؛ بے جان چیزیں - (۲) مٹھے آدمی ؛ مٹی کے تودے -

*laughing -s.* : تماشائے تضحیک؛ جسے دیکھ کر لوگ ھنسیں -

*gazing- s.* : تماشا ؛ شخص جسے لوگ تماشا بنالیں -

*s. of rifle* : رائفل کا کندا -

*s. of plough* : ھل کی لکڑی -

*s. of bit* : برمے یا رندے کی لکڑی -

*s. of anvil* : نہائی کا دستہ -

*s. of anchor* : لنگر کا آڑا ڈنڈا -

*lock, s. & barrel* : ( مجازاً ) بالکل ؛ پوری طرح سے -

*polyp- s.* : ( نباتیات ) کثیر یا بلا ھیئت مجموعہ -

*paper* s. : چیتھڑے وغیرہ جن سے کاغذ بنتا ھے -
*soup* -s.: ھڈیوں کی یخنی جس سے ھر طرح کا سوپ بنتا ھے -
*rolling*- s. : دیکھو roll -
*a farm with its* s.: فارم مع مویشی اور سامان وغیرہ -
*live* s. : مویشی -
*fat* s. : مویشی جو ذبح کرنے کے لئے پالے جائیں -
*dead* s. : غیر سود مند سرمایہ؛ ناقابل فروخت مال-
s. *-in-trade*: (۱) کسی پیشے کا پورا ساز و سامان؛ تجارت کا مال-(۲) ( مجازاً ) کل کائنات ( کسی شخص کی ) -
*have in* s. : ( دوکان میں ) موجود ھونا -
*take* s. : دوکان کے سامان ' ذخیرے وغیرہ کا جائزہ لینا -
s.- *taking* : جائزہ ( دوکان کے مال یا سامان کا ) -
*take* s. *of*: ( مجازاً ) اندازہ کرنا ( سیرت وغیرہ کا ) -
s. *argument* : منجھی ھوئی دلیل -
s. *joke* : پا مال لطیفہ -
*on the* ss. : (۱) زیر تعمیر ( جہاز ) - (۲) ( مجازاً ) جو تیار ھو رھا ھو؛ نا تمام ؛ زیر تعمیر یا زیر ترتیب -
*buy* s. : تمسک خرید نا -
*hold* s. : تمسک کا مالک ھونا -
*the* ss.: استاک؛ تمسکات؛ کسی ریاست کے قرضے مجموعی حیثیت سے -
*take* s. *in* : ( مجازاً ) کسی چیز یا کام سے تعلق پیدا کرنا
*joint* -s : دیکھو joint -
*preference or preferred* s. : دیکھو preference -
*water* s. : دیکھو water -
s- *account*, s- *book* : ( دوکان کے ) مال کا کھاتا' جس میں یہ تفصیل ھوتی ھے کہ کتنا مال آیا اور کتنا فروخت ھوا -
s. *-breeder* : مویشی پالنے والا ؛ مویشیوں کی افزائش نسل کا کار و بار کرنے والا؛ مویشی فارم کا مالک -
s. *-broker, s's. -king* : استاک کا دلال ؛ تمسکات کا دلال -
S.*-car* : ( ریل میں ) مویشیوں کا ڈبا' مویشیوں کی گاڑی -
s. *company* : نیم مستقل کمپنی ' جو ایک بڑی مدت کے لیے کسی خاص تھیٹر میں تماشا کرنے کی پابند ھو -
*stockdove* : ایک قسم کی فاختہ جو یورپ میں ھوتی ھے -
s. *exchange* : وہ مقام جہاں تمسکات کی خرید و فروخت ھو -
*the S. Exchange* : لندن کا صرافہ -
s. *-farmer* : مویشی پالنے والا ؛ مویشی فارم کا مالک -
s. *-farm* : مویشی فارم -
s. *-fish* : سکھائی ھوئی مچھلی ( کاڈ وغیرہ جسے کاٹ کر بے نمک کے سکھا لیتے ھیں ) -
s. *-gang* : آرا جوڑ ؛ ایک ڈھانچا جس میں کئی آرے ھوتے ھیں اور ایک ھی بار میں لٹھے کو چیر کر تختے بنا دیتے ھیں -
s. *-jobber* : استاک کا سٹا کھیلنے والا -
s. *-jobbing*, s. *-jobbery* : استاک کا سٹا -
s. *-list* : صرافے کی رپوٹ جو روزانہ یا مقررہ مدت کے بعد چھپتی ھے جس سے استاک وغیرہ کا نرخ معلوم ھوتا رھتا ھے -
s. *-man* : ( آسٹریلیا ) مویشی فارم کا داروغہ -
s. *-market* : صرافہ یا اس کا کارو بار -
s. *-owl* : یورپ کا بڑی قسم کا الو -

s. *-pot* : یخنی دان ( برتن جس میں ھڈیوں کی یخنی رکھی جاتی ھے ) -
s. *-rider* : ( آسٹریلیا ) گلہ بان ( بھیڑوں کے کھلے فارم کا ) -
s. *-still* : بالکل بے حس و حرکت ؛ بت بنا ھوا -
s. *-whip* : مویشی کا کوڑا ( جس کا دستہ چھوٹا اور رسی بہت لمبی ھوتی ھے ) -
s. *-yard* : مویشی باڑہ -
**stockless**, *a.* : بے کندے کی ( بندوق ) ؛ بے دستے کا ( لنگر یا اور کوئی اوزار ) -
**Stockade**, *n.* & *v. t.* : (۱) دھس - (۲) مورچا ؛ آڑ ؛ حصار ( جو لکڑیاں گاڑ کر بنایا جاے ) - ( ۳ ) ( کسی مقام کے گرد ) دھس بنانا ؛ لکڑیاں گاڑ کر مورچا بندی کرنا -
**Stockholm**, *n.* : استاک ھوم؛ سویڈن کا دارالسلطنت -
S. *tar* : ایک قسم کی رال ؛ ایک طرح کا تار کول جو جہاز بنانے میں استعمال ھوتا ھے -
**Stockinet**, *n.* : ( سلائی سے بنا ھوا ) لوچدار کپڑا جس کے بنیان وغیرہ بنتے ھیں -
**Stocking**, *n.* : موزہ ؛ جراب ( زیادہ تر جمع میں آتا ھے ' خصوصاً *a pair of ss.*) -
. *stands six feet in his ss.* : جوتے کو الگ کرکے اس کا قد چھہ فٹ ھے -
*elastic* s. : موزے کے قسم کی چیز جس سے سوجن چوٹ کھاے ھوے عضلات وغیرہ کو باندھنے کا کام لیتے ھیں -
*white* s. : گھوڑے کی ٹانگ کا نیچے کا حصہ جس کا رنگ سفید اور بقیہ حصے سے مختلف ھو -
s.*-frame*, s.*-loom*, s. *machine*: موزے وغیرہ بننے کی مشین-
**stockingless**, *a.* : بے موزے کا ( پیر ) -
**Stocky, stuggy**, *a.* : (۱) ( بول چال ) چھوٹے قد اور گٹھے ھوے جسم کا ؛ گچگیلا - (۲) ( نباتیات , حیوانیات ) گٹھیلا -
**Stodge**, *n.* & *v. i.* : (۱) ( اسکول کے بچوں کی اصطلاح ) غذا ' (خصوصاً) ثقیل غذا - (۲) دعوت؛ پورا کھانا - (۳) ندیدہ؛ مریھکا - (۴) ندیدوں کی طرح کھانا -
**Stodgy** , *a.* : (۱) ثقیل ؛ بھاری ( غذا ) - (۲) (جیب ' بٹوا وغیرہ) بھرا ھوا؛ پھولا ھوا - (۳) ( کتاب ' عبارت وغیرہ ) ٹھس ' ( جس میں تفصیلات بہت ھوں' اور دلچسپی کم ھو ) -
*stoep*(oop), *n.* : (جنوبی افریقہ) مکان کے سامنے کا اونچا برآمدہ-
**Stogy, -gie**, *n.* : ( امریکا ) (۱) ایک طرح کا بھدا بوٹ - (۲) لمبا بھدا سگار -
**Stoic**, *n.* : (۱) رواقی فلسفی؛ رواقی ( اس مذھب فلسفہ کا پیرو جو زینو نے سنہ ۳۰۸ ق ' م ' میں اتھنس میں قائم کیا تھا ' جس میں صرف خیر مقصد حیات قرار دی گئی تھی اور ضبط جذبات کی اور راحت و الم کے احساس سے آزاد ھوجانے کی تلقین کی جاتی تھی)- ( ۲ ) رواقی فلسفے سے متلعق - ( ۳ ) بے حد مستقل مزاج ؛ باضابطہ آدمی ؛ زاھد -
**stoical**, *a.* : بے حد ضبط یا استقلال کا -
**stoically**, *adv.* : بے حد ضبط یا استقلال سے-
**stoicism**, *n.* : رواقیت ؛ رواقی فلسفہ -
**Stoke**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( بھٹی ) جھونکنا - ( ۲ ) انجن کی

بھٹی جھونکنا ؛ اسٹو کر کا کام کرنا - (۳) ( مجازاً ) ( بول چال ) جلدی جلدی نگلنا ( کھانا ) -

*s.-hole* : وہ کمرہ جس میں اسٹیمر کی بھٹی جلتی ھے -

**Stoker**, *n.* : بھٹی جھونکنے والا ( خصوصاً ریل اور اسٹیمر کے انجن کی ) ؛ اسٹو کر -

*mechanical s.* : بھٹی جھونکنے کی مشین -

**Stole**, *n.* : (۱) ( قدیم رومہ ) رومہ کی بیاھی عورتوں کا چوغہ جو کپڑوں کے اوپر پہن لیا جاتا تھا - (۲) ( مردوں اور عورتوں کے لباس میں ) ریشم یا اور کپڑے کا ٹکڑا جو گردن سے کندھوں پر اور نیچے گھٹنوں تک لٹکتا رھتا ھے ( ڈیکن کے لباس میں صرف بائیں کندھے پر ھوتا ھے ) -

*groom of the s.* : = *First lord of the Bed-chamber* ( بادشاہ کا اعلیٰ مصاحب ) -

**Stole, Stolen**, : دیکھو steal -

**Stolid**, *a.* : ٹھس ؛ بے حس؛ دھیما ؛ متھا ؛ اڑیل ؛ بھونڈو؛ بلید -

**stolidity**, *a.* : متھا پن ؛ اڑیل پن ؛ بھونڈو پن ؛ بلاوت -

**stolidly**, *adv.* : متھے پن سے ؛ اڑیل پن سے ؛ بھونڈو پن سے -

**Stolon, Stole**, *n.* : (۱) فرخ ؛ ساق بچھ ؛ پودے کی پڑی شاخ جو علحدہ جڑ پکڑ لیتی ھے اور جس سے نئی شاخیں پھوٹتی ھیں - (۲) کائی کی زیر زمین شاخ جس میں پتیاں نکلتی ھیں - (۳) ( حیوانیات ) جڑ کی طرح پھیلی ھوئی چیز ؛ فرخ -

**stolonate, stoloniferous**, *a.* : مفرخ -

**Stomach**, *n.* & *v. t.* : (۱) معدہ ؛ پوٹا ( پرندوں کا ) - (۲) جگالی کرنے والے جانوروں کے متعدد معدوں میں سے کوئی معدہ - (۳) ( بیجا استعمال ) پیٹ ؛ شکم - (۴) بھوک - (۵) شوق ؛ دم ؛ همت ( لڑنے ' بحث کرنے وغیرہ کی ) - (۶) رغبت سے کھانا ؛ حلق سے اترنا ( غذا کا ) ؛ قبول کرنا ( معدے کا غذا کو ) - (۷) ( مجازاً ) برداشت کرنا ( ذلت ' توهین وغیرہ کا ) ؛ گوارا کرلینا (عموماً منفی جملوں میں آتا ھے ) -

*coat of the s.* : جوف معدہ کی اندرونی جھلی

*coats of the s.* : مصلی جھلی وغیرہ -

*first s.* = *rumen* : پہلا معدہ -

*second s.* = *reticulum* : دوسرا معدہ -

*third s.* = *omasum* : تیسرا معدہ؛ زمانہ

*fourth s.* or *true s.* = *abomasum* : چوتھامعدہ؛ منفحہ -

*pit of the s.* : کوڑی -

*what a s. he has got* : اس کی کتنی بڑی توند ھے -

*stay one's s.* : دیکھو stay -

*proud* or *high s.* : غرور ؛ تمکنت -

*s.-ache* : پیٹ کا درد ؛ درد شکم ؛ درد معدہ -

*s. cough* : کھانسی جومعدے یا آنتوں کے خراش کی وجہ سے ھو -

*s.-pump* : معدےکی پچکاری ( جس سے معدے میں سیال شے پہنچاتے یا اس میں سے رطوبت نکالتے ھیں )

*s.- staggers* : مرگی جو گھوڑے کو معدے کے ماؤف ھونے کی وجہ سے ھوجاتی ھے -

*s.-teeth* : بچوں کی کچلی ' جس کے نکلنے کے دوران میں عموماً معدہ خراب رھتا ھے -

*s.-tube* : معدے کی نلکی ( حلق سے معدے میں پہنچا کر اسے صاف کرنے کے لیے ) -

**stomachal**, *a.* : معدے کا ؛ معدی -

**stomachless**, *a.* : بے معدہ -

**stomachful**, *n.* : بھر پیٹ -

**stomacher**, *n.* : ( تاریخ ' پندرھویں اور سترھویں صدی کے درمیان ) عورتوں کے لباس کے سامنے کا حصہ جو سینے اور پیٹ کو ڈھکتا ھوا گاؤ دم شکل اختیار کر لیتا تھا ' اکثر سائے کے اوپر پہنا جاتا تھا اور اس پر ھیرے جڑے ھوتے تھے یا کارچوبی کا کام بنا ھوتا تھا -

**Stomachic**, *a.* & *n.* : (۱) معدی ؛ معدے کا - (۲) هاضم ؛ مفید معدہ ؛ مشتہی - (۳) هاضم دوا -

**Stomatatis**, *n.* : التہاب الفم ؛ منہ کی جھلی کا ورم -

**Stomato-** : سابقہ ؛ یونانی لفظ stoma سے نکلا ھے جس کے معنی ھیں " منہ " -

*s. -gastric* : فمی معدی ؛ منہ اور معدے کا -

**Stone**, *n. a.* & *v. t.* : (۱) پتھر ؛ پتھرکا ٹکڑا ؛ سنگ ؛ سنگ ریزہ - (۲) قیمتی پتھر ؛ جوھر؛ گوھر (*precious s.*) - (۳) پتھر ؛ سنگ ( بلا حیثیت جنس ) - (۴) کسی خاص شکل کا پتھر جو خاص کام کےلئے بنایا جاے ( مثلاً *grind- s.*, *wire -s.* ) - (۵) پتھری ( جو گردے ' مثانے وغیرہ میں بن جاتی ھے ) ؛ پتھری کا مرض - (۶) گٹھلی ( پھلوں کی ) ؛ بیج ( انگور کا ) - (۷) خصیہ ؛ بیضہ - (۸) اولا ؛ ژالہ - (۹) استوں ؛ وزن کا پیمانہ ( عموماً چودہ پونڈ کا مگر مختلف اجناس کے لئے مختلف ھوتا ھے مثلاً گوشت اور مچھلی کا ۸ پونڈ کا ' پنیر کا ۱۶ پونڈ کا ) -

*Stocks & ss* : دیکھو stock -

*rolling s.* : دیکھو roll -

*rocking -s.* : دیکھو rock -

*sermons in ss.* : دیکھو sermon -

*ss. will cry out* : (یہ اتنا بڑاظلم ھے کہ) پتھر بھی چلا اٹھینگے -

*give a s. for bread* : مدد کے بہانے هنسی اڑانا -

*give a s. and a beating to* : ( اصل میں گھڑ دوڑ کی اصطلاح ) آسانی سے سبقت لے جانا -

*mark with a white s.* : خوشی کا دن قرار دینا -

*meteoric s.* : حجر شہابی -

*leave no s. unturned* : کوئی کوشش اٹھا نہ رکھنا ؛ پوری پوری کوشش کرنا -

*break ss.* : (۱) سڑک کوٹنے کا کام کرنا - (۲) ( مجازاً ) اس قدر مفلس ھو جانا کہ مزدوری کرکے پیٹ پالنا -

*cast or throw ss. at, cast or throw s. at* : (۱) پتھر مارنا - (۲) الزام لگانا ؛ کسی کی ذات پر حملہ کرنا -

*shower of ss* : پتھروں کی بوچھار -

*kill two birds with one s.* : دیکھو bird -

*s.'s cast* or *throw* : جتنی دور پتھر پھینکا جاسکتا ھے ؛ پتھر کی زد -

*Bristol s.* : ( = Bristol diamond ) دیکھو diamond -

*Cairngorm s.* : دیکھو cairngorm -

*Sand- s.* : دیکھو sand -

*lime -s.* : دیکھو lime -

*Bath s., Caen s., Portland s.* : عمارتی پتھر کی قسمیں -
*s. jug* : دیکھو jug -
*artificial* s. : کنکریٹ کی ایک قسم -
*Cornish* s. : = kaolin
*has a heart of* s. : اس کا دل بڑا سخت ہے ' پتھر کا دل ہے -
*harden into* s. : (۱) پتھر بن جانا ؛ پتھر بنا دینا - (۲) سخت دل بن جانا ؛ سخت دل بنا دینا -
*s. age* : پتھر کا زمانہ؛ عہد حجری ( جب سارے اوزار وغیرہ پتھر کے ہوتے تھے ) -
*philosopher's s.* : دیکھو philosopher -
*Moabite s., Rosetta s.* : پتھر کی لوح جس پر اہم تاریخی کتبے کندہ ہیں -
*gall- s.* : دیکھو gall -
*rides 12 st.* : اس کا وزن گھوڑے کی پیٹھ پر بارہ اسٹون ( ۱۶۸ پونڈ ) ہے -
*s. -axe* : چوڑے پھل کی دو رخی کدال ( پتھر پھوڑنے کی ) -
*s. -blind* : بالکل اندھا ؛ نپٹ اندھا ؛ اندھا چوپٹ -
*s.- blue* : نیلا رنگ جس میں کلف یا کھریا ملا دیتے ہیں -
*s. -boiling* : پتھر سے بجھانا ؛ پتھر کو گرم کرکے رکھ دینا ( پانی میں ) -
*s. -borer* : گھونگے کی ایک قسم -
*s. -break* : = saxifrage
*s. -buck* : = steenbok
*s. -butter* : ایک قسم کی پھٹکری -
*s. -cast* : پتھر کی زد ؛ جتنی دور پتھر پھینکا جا سکے -
*s. -chat* : دیکھو chat -
*s. -coal* : جھوٹا کوئلا ( جس میں پتھر کا جز زیادہ ہوتا ہے ) -
*s. -cold* : بالکل ٹھنڈا -
*s. -crop* : پتھر بیل ( بلا تشدید ) ؛ ایک قسم کی بیل جو عموماً چٹانوں اور دیواروں پر چڑھتی ہے -
*s. -curlew* : ایک قسم کا پلور ( plover ) جس کا گھٹنا موٹا ہوتا ہے -
*s. -dead* : بالکل مردہ ؛ بالکل ٹھنڈا -
*s. -deaf* : بالکل بہرا ؛ نپٹ بہرا -
*s. -eater* : = s. -borer
*s. -fence* : ( امریکا ' عامیانہ ) وھسکی اور سیب کی شراب کا مرکب ؛ اسی قسم کی کوئی اور مرکب شراب -
*s. -fern* : = ceterach
*s. -fly* : ایک قسم کا کیڑا جو پتھروں کے نیچے ملتا ہے اور ٹراؤٹ مچھلی کے شکار میں چارے کا کام دیتا ہے -
*s. -fruit* : سنگ بر ' گٹھلی دار پھل ( بیر ' شفتالو وغیرہ ) -
*s. -gall* : چکنی مٹی کی تہ جو پھرنگی ریتیلے پتھروں کے اندر ہوتی ہے -
*s. -horse* : ( قدیم ) اسپ نر بیج کا گھوڑا -
*s. man* : پتھروں کا گاؤدم ڈھیر جو قبر یا یادگار کا کام دیتا ہے -
*s. -mason* : پتھر کا معمار ؛ پتھر گھڑنے والا یا پتھر کی عمارتیں بنانے والا معمار -
*s. -marten* : جنوبی یورپ کا نیولے کی قسم کا جانور جس کا سینہ سفید ہوتا ہے اور جس کی دم بہت قیمتی سمجھی جاتی ہے -
*s. parsley* : ایک قسم کی جھاڑی -
*s. -pine* : جنوبی اطالیہ کا صنوبر جس کی اوپر کی شاخیں چھتری کی طرح چھائی ہوئی ہوتی ہیں -
*s. -pit* : پتھر کی کان ؛ کھدان -
*s. - pitch* : جمی ہوئی رال ( تار کول ) -
*s. -plover* : دیکھو S. -curlew
*s. -race* : پتھر دوڑ ( جس میں دوڑنے والوں کو رستے میں سے پتھر اٹھانے پڑتے ہیں ) -
*s. -rag* : ایک قسم کی کائی -
*s. -rue* : ایک قسم کا فرن -
*s. -saw* : سنگارا؛ پتھر کاٹنے کا آرا جس میں دانت نہیں ہوتے اور ریت کی مدد سے پتھر کاٹتا ہے -
*s. -weed* : دیکھو gromwell -
*s. -snipe* : بڑی قسم کا چہا جو شمالی امریکا میں ہوتا ہے -
*stonewall* : (۱) رکاوٹ ڈالنا ( پارلیمنٹ کی کارروائی میں ) - (۲) نہایت احتیاط سے اس طرح کھیلنا کہ ہٹ بالکل نہ لگائی جائے -
*stonewalling* : (۱) ( کرکٹ ) بے حد احتیاط کا کھیل - (۲) ( آسٹریلیا کی سیاست ) رکاوٹ ( جو پارلیمنٹ کی کارروائی میں کسی پارٹی کی طرف سے ڈالی جائے ) -
*s. -ware* : پتھر چینی کے برتن ( چکنی مٹی اور چقماق کو ملا کر بنائے جاتے ہیں ) -
*s. -work* : پتھر کی معماری -
*stonewort* : کئی قسم کے پودوں اور جھاڑیوں کا نام -
**(-) stoned**, *a.* : ( - ) گٹھلی کا -
**stoneless**, *a.* : بے پتھر کا ؛ بے گٹھلی کا -

**Stony**, *a. & adv.* : (۱) پتھریلا - (۲) گٹھلی دار جس میں ( بہت سی ) گٹھلیاں ہوں - (۳) پتھر کا سا ؛ پتھر کی طرح سخت ؛ پتھر کی طرح بے حس و حرکت ؛ پتھرایا ہوا - (۴) بالکل ( صرف broke کے ساتھ آتا ہے - بالکل قلاش = s. broke ) -
*s. stare* : پتھرائی ہوئی نظر ؛ بے حس نظر -
*s. heart* : (۱) سخت دل ؛ پتھر کا دل - (۲) سخت جوت ( کسی چیز کا ) -
**stony -hearted**, *a.* : سخت دل -
**stonily**, *adv.* : پتھر کی طرح سے ؛ بے حس نظر سے ؛ پتھرائی ہوئی نظر سے -
**stoniness**, *n.* : پتھر کا سا ہونا ؛ بے حس ہونا ( نظر کا ) -

**Stood** : دیکھو Stand -

**Stook**, *n. & v. t.* : = shock (زیادہ تر اسکاٹستان اور شمالی انگلستان میں استعمال ہوتا ہے ) -

**Stool**, *n. & v. i.* : (۱) اسٹول ؛ تپائی - (۲) نیچی بنچ جس پر گھٹنوں کے بل بیٹھتے ہیں - (۳) وہ تپائی جس پر پاؤں رکھے جاتے ہیں - (۴) ( تعمیر ) کھڑکی کا داسا یا دھلیز - (۵) قدمچہ ؛ کھڈی - (۶) پاخانہ ؛ اجابت - (۷) براز ؛ پاخانہ ؛ فلیظ - (۸) داہہ ؛ درخت کی جڑ یا ٹھنٹھ جس میں سے شاخیں پھوٹتی ہیں - (۹) وہ لکڑی جس میں کسی چڑیا کو لٹکاتے ہیں کہ اسے دیکھ کر دوسری چڑیاں پھنس جائیں - (۱۰) جڑ سے شاخوں کا پھوٹنا - (۱۱) اجابت ہونا ؛ پاخانہ ہونا -

*fall between two ss.* : دگدھا میں مارا جانا ؛ دگدھا میں کسی طرف کا نہ رہنا -

*folding s.* : توتواں تپائی -

*office s.* : اونچی تپائی جس پر دفتر میں کلرک بیٹھتے ھیں -

*s. -ball* : کرکٹ کی طرح کا قدیم کھیل ' سسیکس میں اب بھی رائج ھے ' خصوصاً لڑکیوں میں -

*s. of repentance* : مقام توبہ ( اصل میں اسکاچستان کے گرجوں میں ایک تپائی ھوتی تھی جس پر زانی کو بٹھا کر ملامت کی جاتی تھی - اب صرف مجازی معنی میں آتا ھے ) -

*s. -pigeon* : (۱) وہ کبوتر جس سے دوسروں کو پھانستے ھیں - (۲) وہ شخص جس کے ذریعے سے دوسروں کو پھانستے ھیں ؛ لگا لانے والا -

**Stoop,** *v. i. & t. & n.* : (۱) جھکنا - (۲) اپنی شان سے فروتر کام کرنا؛ اپنے مرتبے سے اتر کر کرنا ؛ اتر آنا ( کسی ذلیل حرکت پر ) - (۳) سر اور کندھے جھکا کر چلنا ( عادتاً )؛ کندھوں میں خم ھونا- (۴) ( قدیم ' شعر ) جھپٹنا ؛ گرنا ( باز کا شکار پر یا مجازاً ایک شخص کا دوسرے شخص پر ) - (۵) جھکانا ( کمر' گردن وغیرہ ) - (۶) آگے کی طرف ٹیڑھا کر دینا ؛ جھکا دینا ( پیپے وغیرہ کو ) - (۷) خمیدہ قامتی ' کندھے جھکا کر چلنے کی عادت - (۸) ( قدیم ) حملہ ' جھپٹا ' گرنا ( باز وغیرہ کا ) -

*s. to conquer* : دب کر کام نکالنا ؛ ذلت اٹھا کر فتح پانا -

**stoopingly,** *adv.* : جھک کر ؛ سر اور کندھے جھکا کر -

**Stoop,** *n.* : دیکھو Stoup -

**Stoop,** *n.* : ( امریکا ' کناڈا ) مکان کے آگے کا چبوترا -

**Stop,** *v. t. & i.* : (۱) ( سوراخ وغیرہ کو کسی چیز سے ) بھرنا ؛ بند کرنا - (۲) روکنا ؛ ترقی نہ کرنے دینا ؛ ٹھیرانا ؛ بند کرنا ؛ مسدود کرنا - (۳) روک دینا ؛ بند کردینا ( ادائگی وغیرہ ) - (۴) باجے کے سر کو مدھم کرنا ( سوراخ بند کرکے یا تار لگا کر ) - (۵) رک جانا ؛ ٹھیر جانا ؛ بند ھو جانا ؛ مسدود ھو جانا - (۶) ( بول چال ) رھنا ؛ قیام کرنا - (۷) عبارت میں اوقات وغیرہ لگانا - (۸) ( جہاز رانی ) رسی وغیرہ کو ( کسی دوسری رسی ' پتر جوڑ وغیرہ سے ) جکڑنا ؛ کسنا - (۹) ( کندہ کاری ) جن حصوں کو تیزاب کے اثر سے بچانا ھو ان پر کسی چیز کی تہ چڑھانا ( s. out ) - (۱۰) ( فوٹو گرافی ) عدسے کے ایک حصے کو سیاہ پردہ سے چھپانا ( s. down ) - (۱۱) ( ٹائپ سازی ) کسی چیز سے بھر دینا ( ٹھپے کے اس حصے کو جس سے کام نہ لینا ھو ' s. off ) -

*s. a. bullet* : گولی کھانا -

*s. a factory* : کارخانے کو بند کر دینا -

*s. a tooth* : دانت میں سونے وغیرہ کی بھرائی کرنا -

*s. a wound* : زخم میں ریشم وغیرہ بھر کر خون روکنا -

*s. ball* : گیند روکنا ( خصوصاً کرکٹ کی فیلڈنگ میں ) -

*s. blow* : چوٹ بچانا ( مکا بازی میں ) -

*s. blow with* one's *head etc.* : ( مزاحاً ) چوٹ کھانا -

*s. dead, s. short* : ایک دم سے رک جانا -

*s. gap* : دفع الوقتی کرنا ؛ عارضی طور پر کام چلانا -

*s. horse* : گھوڑے وغیرہ کو روکنا ( خصوصاً اس کو جو رسی تڑا کر بھاگا ھو ) -

*s.* one's *breath* : گلا گھونٹ دینا ؛ ( کسی اور طریقے سے مار ڈالنا -

*s.* one's *ears* : (۱) کانوں میں انگلیاں دے لینا - (۲) سننے سے انکار کرنا ؛ ایک نہ سننا -

*s.* one's *mouth* : ( مجازاً ) ( رشوت سے یا اور طریقے سے کسی کی ) زبان بند کر دینا ؛ انشاے راز نہ کرنے دینا -

*s. payment* : مطالبات کی ادائی سے معذوری کا اعلان کرنا ؛ دوالہ نکال دینا -

*s. payment of a cheque* : بینک کو ھدایت کرنا کہ فلاں چک کا روپیہ نہ دے -

*stopped pipe* : ارگن باجا جس کا اوپر کا سوراخ بند کر دیا جائے اور اس کی وجہ سے آواز مدھم ھو جائے -

*s. the way* : راہ میں حائل ھونا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ ترقی نہ کرنے دینا -

*s. thief!* : " چور ' چور " پکارنا ؛ جانے نہ دینا -

*s. up* : جاگتے رھنا ؛ سونے کے لیے نہ لیٹنا -

**stoppage,** *n.* : موقوفی ؛ رکاؤ ؛ ٹھیراو -

**stopping,** *n.* : سونے وغیرہ کی بھرائی ( دانت میں ) -

**Stop** *n.* : (۱) موقوفی ؛ وقفہ ؛ رکاو ؛ ٹھیراو - (۲) وقفہ ؛ علامت اوقات ( خصوصاً کوما ' نصف کولن ' کولن یا فل اسٹاپ ) - (۳) ( موسیقی ) سر کا مدھم ھونا - (۴) لیور ' پتی وغیرہ جس کے ذریعے سر مدھم کیا جائے - (۵) ( ارگن ) وہ ھرنے جن سے ایک خاص سر نکلتا ھو ؛ وہ لٹو جس کے ذریعے یہ ھرنے کھولے اور بند کئے جاتے ھیں - (۶) خاص لہجہ ( مثلاً غم کا ' غصے کا ' شیخی کا ) جسے کوئی شخص دوسروں پر اثر ڈالنے کے لیے اختیار کرے - (۷) کھونٹی ڈنڈا وغیرہ جس سے کسی چیز کی حرکت کسی خاص مقام پر روکی جاسکے - (۸) ( فوٹوگرافی ) پردہ سیاہ - (۹) ( صوتیات ) حرف صحیح کی ساکن آواز - (۱۰) ( بحری ) ڈرری ؛ نچلے سرمستول کا آگے نکلا ھوا حصہ -

*come to a full s.* : بالکل بند ھو جانا -

*full s.* : علامت وقف کامل ؛ ختمہ -

*is at a s.* : موقوف ھے ؛ بند ھے -

**stopless,** *a.* : بے اوقات وغیرہ -

**Stop-** : مرکب اسما کا جز ترکیبی -

*stopcock* : ٹونٹی -

*s. -collar* : ( مشین میں ) وہ کپڑا جو دھرے ( shaft ) کی حرکت کو روکتا ھے -

*s. -cylinder* : ایک قسم کی چھاپنے کی مشین -

*s. -drill* : روک دار برما ( جس میں روک لگی ھوتی ھے کہ زیادہ گہرا نہ چلا جائے ) -

*stopgap* : (۱) دفع الوقتی کی ترکیب ؛ وہ چیز جس سے عارضی طور پر کام چلے - (۲) عارضی قائم مقام -

*s. -knob* : وہ لٹو جس سے ارگن کے ھرنے کھاتے بند ھوتے ھیں -

*s. -order* : مشروط فرمائش ( آرڈر جو دلال کو دیا جائے کہ جب اسٹاک فلاں قیمت تک پہنچ جائے تو خرید لو یا بیچ ڈالو ) -

*s. -plate* : دباو روک ( بیرنگ پر دھرے کے دباو کو روکنے والی چیز ) -

*s. -press* : ( خبر ) جو اخبار کے چھپنے کے دوران میں شامل کی جائے ؛ مزید خبر -

*s. -valve* : نل روک ؛ کھل بندن جو نل میں لگا دیتے ھیں کہ پانی بہ نہ جائے -

*s. -volley* : ( ٹینس ) والی روک ؛ نیٹ کے قریب کھڑے ھوکر حریف کی والی اس طرح روکنا کہ نیٹ کے دوسری طرف گر کر وھیں رہ جائے -

*s. -watch* : روک گھڑی ' جس میں روک لگی ھوتی ھے کہ جب چاھیں چلادیں اور جب چاھیں بند کردیں ( گھڑ دوڑ وغیرہ میں استعمال ھوتی ھے ) -

**Stopper**, *n. & v. t.* : (۱) روکنے والا وغیرہ - (۲) ڈاٹ ( بوتل وغیرہ کی ) - (۳) ( تمباکو پینے کے ) پائپ کی ڈاٹ جس سے تمبا کو کو دباتے ھیں (tobacco-s.) - (۴) ( جہاز رانی ) بند ' رسی ' پتر ' جوڑ وغیرہ جس سے رسا جکڑ دیا جائے - ( ۵ ) ڈاٹ لگا نا - ( ۶ ) جہاز کے رسے کو بند سے جکڑ نا -

*put a s. on something* : کسی چیز کو روک دینا -

*s. bolt* : کنڈے دار چٹخنی جو عرشہ میں لگی ھوتی ھے اور جس میں جہاز کے رسے باندھ دیے جاتے ھیں -

*s. -knot* : ان رسوں کا سرا جس میں گرہ دیدی جائے -

**Stopple**, *n. & v. t.* : (۱) بوتل وغیرہ کی ڈاٹ - (۲) ڈاٹ لگانا -

**Storage**, *n.* : (۱) مال کو گودام میں رکھنا ؛ چیزوں کو ذخیرے میں رکھنے کا طریقہ - (۳) گودام کی گنجائش یا وسعت ؛ رکھنے کی جگہ - (۴) مال کو گودام میں رکھنے کا محصول ؛ رکھوائی -

*cold s.* : ( کھانے پینے کی چیزوں کو ) برف دان میں رکھنا -

*s. -battery* : ( برقیات ) ذخیرۂ برق ( جس میں خارجی ذرائع سے برقی قوت حاصل کر کے جمع کرلی جاتی ھے اور جب ضرورت ھو استعمال کی جاتی ھے ) -

**Storax**, *n.* : (۱) ایک طرح کا خوشبودار روغن جو ایک درخت کے گوند سے نکلتا ھے - (۲) یہ درخت -

*liquid s.* : روغن بلسان -

**Store**, *n. & v. t.* : (۱) ذخیرہ ؛ بڑی مقدار - (۲) دوکان ؛ کوٹھی ( خصوصاً امریکا )- (۳) ( برطانیہ ) جنرل اسٹور؛ بڑی دوکان جس میں ھر قسم کی چیزیں ملتی ھوں - (۴) ( جمع ) اسٹور؛ خاص قسم کے مال کی دوکان جو خاص مقصد سے قائم کی جاتی ھے - (۵) ( بطور صفت ) جو آئندہ استعمال کے لیے رکھا جائے ؛ رکھنے کا - (۶) کسی چیز کا ذخیرہ جمع کرنا ' بھرنا - (۷) جمع کر کے رکھنا ؛ ( آئندہ کے لیے ) ذخیرہ کرنا - (۸) ( فرنیچر وغیرہ ) رکھوانا ( گودام میں حفاظت کے لیے ) - (۹) ( ظرف ' کمرے وغیرہ میں ) گنجائش ھونا ' سمانا -

*Army & Navy, &c. ss.* : آرمی نیوی اسٹور وغیرہ جن میں صرف ممبروں کے ھاتھ مال فروخت کیا جاتا ھے اور ممبری کی خاص شرائط ھیں -

*cooperative s.* or ss : دیکھو Cooperative -

*harvest has been stored* : فصل کا غلہ وغیرہ کھتے میں بھردیا گیا ' کوٹھی میں پہنچ گیا -

*in s.* : (۱) مہیا - (۲) ھونے والا ' پیش آنے والا' مقدر میں -

*marine* ss. : جہاز کے پرانے سامان کی دوکان -

*set no great s. by* : ( خصوصاً نفی میں ) نظر میں وقعت نہ ھونا' اھم نہ سمجھنا -

*set s. by* : قدر کرنا ؛ اھم سمجھنا -

*s. cattles* : رکھنے کے جانور ' جو ابھی ذبح کرنے کے لیے تیار نہ کیے جا رھے ھوں -

*s. clothes* : سلے سلائے کپڑے جو دوکان میں بکتے ھیں -

*storehouse* : (۱) ذخیرہ ؛ گودام ؛ کھتا ؛ کوٹھی ( غلے کی ) - (۲) ( مجازاً ) مخزن ' خزانہ -

*s. house of information.* : وہ شخص جو بےحد معلومات رکھتا ھو ؛ مخزن معلومات -

*s.-keeper* : دوکان دار ( امریکا ) -

*s.-room* : گو دام ؛ مودی خانہ ؛ جنس کی کوٹھری -

*s.-ship* : رسد کا جہاز ( جو بیڑے کویا قلعے کی فوج کو رسد پہنچاتا ھے ) -

**storable**, *a.* قابل ذخیرہ ؛ جو جمع کر کے رکھا جا سکے ؛ رکھوانے کا ؛ رکھنے کا -

**Storey**, ( pl. -eys ) **Story**, *n.* منزل ( مکان کی ) -

*s.-post* : کھمبا جس پر وہ کڑی قائم ھو جو دیوار یا چھت کا بوجھ اٹھاتی ھے -

*upper s. or ss.* : ( مجازاً ) دماغ -

( - ) **storeyed**, ( - ) **storied**, *s.*: ( - ) منزلہ -

**Storiated**, *a.* : ( سرورق ) منقش اور آراستہ ؛ جس پر بڑے تکلف سے نقش و نگار بنائے گئے ھوں -

**Storied**, *a.* (۱) جس کی کہانیاں کہی جاتی ھوں ؛ جو کہانیوں میں مشہور ھو ؛ زبان زد - ( ۲ ) کہانی کا ؛ روایتی ؛ تاریخی -

**Stork**, *n.*: لق لق -

*King* s. دبنگ اور ظالم بادشاہ ( King Log کی ضد ' دیکھو Log ) -

*s.'s-bill* : ایک پودے کا نام -

**Storm**, *n. & v. i. & t.* : ( ۱ ) طوفان ؛ شدت کی ھوا ؛ آندھی یا ابروباد ؛ ژالہ باری - ( ۲ ) طوفان ؛ آندھی ' افرا تفری ؛ ھنگامہ ؛ فساد ؛ ھل چل ؛ شورش ؛ جنگ و جدل ؛ دارو گیر - ( ۳ ) بوچھار ( پتھر ' ٹمریف ' تفریں وغیرہ کی ) - (۴) پیدل فوج کا سیدھا دھاوا ؛ ( مورچے پر ) ٹوٹ پڑنا ؛ قبضہ جو ایک دم سے دھاوا کر کے کیا جائے ؛ تسخیر - ( ۵ ) ( ھوا کا ) زور شور سے چلنا ؛ جھکڑ چلنا - ( ۶ ) بکنا جھکنا ؛ شدت سے خفا ھونا یا بگڑنا ؛ ھنگامہ برپا کر دینا ' آفت مچا دینا - (۷) ایک دم سے دھاوا کر کے قبضہ کر لینا -

*s. & stress* : ( جرمن Sturm und Drang ) طوفان و ھیجان ؛ کسی شخص یا قوم کی زندگی کا وہ زمانہ جب اس کے خیالات اور حالات میں ایک انقلاب برپا ھو -

*s.-beaten*: (۱) طوفان زدہ؛ طوفان کا مارا - (۲) شکست خوردہ -

*s.-belt* : طوفان کا حلقہ ؛ طوفانی علاقہ ( جس میں طوفان کثرت سے آتے ھوں - )

*s.- bird* : بطریل' ( Petrel ) ایک پرندہ جو طوفان کے آنے کی خبر دیتا ھے -

*s.-bound* : مقید طوفان ؛ طوفان سے رکا ھوا ؛ ( جہاز ) جو طوفان کی وجہ سے بندرگاہ یا کسی اور مقام پر قید ھو کر رہ جائے -

*s.-card* : نقشۂ طوفان ( جس سے جہازران کو مرکز طوفان کا پتا چلتا ھے ) -

*s.-centre*: (۱) مرکز طوفان ( جہاں طوفانی ھوا کا زور سب سے زیادہ

ھوتا ھے ) - (۴) فتنہ و فساد کا مرکز؛ وہ بات جس پر ھنگامہ یا شورش برپا ھو ؛ بنائے فساد ؛ فساد کی جڑ -

*s.-cloud* : (۱) طوفانی بادل ؛ طوفان خیز بادل - (۲) ھنگامے کے آثار ؛ فتنہ و فساد کے آثار -

*s. cock*: - طوفانی پرند ( fieldfare, missel-thrush ) وغیرہ

*s.-cone* : نشان طوفان ؛ کرمچ کا مخروط جو طوفان یا آندھی کی علامت کے طور پر نصب کیا جاتا ھے' ( سیدھا شمال کے لیے اور اوندھا جنوب کے لیے ) -

*s.- door* : مزید بیرونی دروازہ ( جو معمولی دروازے کے علاوہ ھوتا ھے اور طوفان یا سردی سے محفوظ رھنے کے لیے استعمال کیا جاتا ھے ) -

*s.-drum* : استوانی شکل کی چیز جو غیر معمولی سخت طوفان کی خبر دینے کے لیے " S.- cone " کے علاوہ نصب کی جاتی ھے -

*s.-finch* : دیکھو s.-bird, -

*s.-glass* : قدیم طرز کا حرارت پیما ؛ مقیاس موسم -

*storming-party* : وہ دستہ جو دھاوے کے لیے متعین کیا جائے -

*s.-petrel* : دیکھو s.-bird -

*s.-sail* : طوفانی بادبان ( معمولی بادبان سے چھوٹا اور زیادہ موٹی کرمچ کا ) -

*s.-signal* : = ( s.-cone ) علامت طوفان ؛ نشان طوفان -

*s. -tossed* : (۱) طوفان زدہ ؛ طوفان میں گھرا ھوا - (۲) مصیبت زدہ ؛ مصیبت میں پڑا ھوا -

*s.-troops* : ( جرمن sturm -truppen ) جنگ عظیم میں جرمن فوج کے وہ دستے جو خاص اور غیر معمولی کاموں کے لیے رکھے گئے تھے -

*take by s.* : (۱) ایک دم سے دھاوا کر کے قبضہ کر لینا - (۲) ( مجازاً ) ( شخص یا جماعت کو ) دم بھر میں مسخر کر لینا -

**stormer,** *n.* : دھاوا کرنے والا -

**stormless,** *a.* : بے طوفان ؛ ساکن -

**stormproof,** *a.* : طوفان روک؛ جس پر طوفان کا اثر نہ ھو ؛ جو طوفان میں حفاظت کر سکے -

**Stormy,** *a.* : (۱) تند؛ تیز؛ پرشور؛ شدید - (۲) طوفانی؛ طوفان خیز ( مقام وغیرہ ) - (۳) ھنگامہ خیز ؛ پرشور - (۴) طوفانی ؛ طوفان کی خبر دینے والا ؛ طوفان سے متعلق ؛ طوفان کا -

**stormily,** *adv.* : تندی سے ؛ شدت سے -

**storminess,** *n.* : تندی ؛ ھنگامہ خیزی ؛ شدت -

***Stort (h) ing*** *n.* : ناروے کی پارلیمنٹ -

**Story** *n.* : (۱) ( قدیم ) تاریخ - ( ۲ ) سر گذشت؛ پچھلے واقعات - (۳) بیان ( کسی واقعے کا ) ؛ قصہ ؛ کہانی ؛ افسانہ ؛ ناول ؛ داستان ؛ حکایت - ( ۵ ) ( ناول وغیرہ میں ) پلاٹ ؛ واقعات ؛ قصہ - (۶) قابل ذکر واقعہ - (۷) ( بچوں کی زبان ) جھوٹ ؛ من گھڑت کہانی ؛ گپ ؛ جھوٹا ( You s. ) -

*according to his own s.* : اپنے بیان کے مطابق ( اس موقع پر کہتے ھیں جب بیان کرنے والے کی صداقت میں کچھ شبہ ھو) -

*but that is another s.* : یہ ایک علحدہ قصہ ھے ( مصنف اس موقع پر استعمال کرتے ھیں جب کسی واقعے کی طرف اشارہ کر کے چھوڑ دیں کہ پڑھنے والوں کا اشتیاق اور بڑھے ) -

*good s., funny s.* : مزاحیہ افسانہ ؛ مزے کا قصہ ؛ ظریفانہ حکایت -

*it is quite another s. now* : (۱) اب کچھ اور بیان کیا جاتا ھے - (۲) اب حالت بدل گئی ھے ؛ اب قصہ ھی اور ھے -

*short s.* : افسانہ ؛ مختصر افسانہ ( جس میں عموماً صرف ایک واقعہ بیان کیا جاتا ھے اور کسی رسالے میں یا اس قسم کے اور قصوں کے مجموعے میں شائع ھوتا ھے) -

*s.-book* : قصوں کی کتاب -

*s.-teller* : (۱) قصہ گو - (۲) افسانہ نویس - ( ۳ ) لوگوں کے خانگی حالات مشہور کرنے والا - (۴) ( بچوں کی زبان ) جھوٹا ؛ گپی -

*the s. goes* : کہا جاتا ھے ؛ لوگ کہتے ھیں -

*to make a long s. short* : مختصر یہ کہ ؛ المختصر -

Story: دیکھو Storey -

**Stoup** *n.* : ( قدیم ) (۱) صراحی ؛ بادیہ ؛ پیالہ - (۲) وہ برتن جس میں دم کیا ھوا پانی یا پاک پانی رکھا جاتا تھا -

**Stout, (-owt)** *a. & n.* : (۱) بہادر ؛ شجاع ؛ من چلا ؛ جیوٹ ؛ باھمت - (۲) ضدی ؛ ھٹیلا - (۳) پکا ؛ وفا دار - ( ۴ ) طاقتور ؛ قوی ؛ تنومند ؛ جفا کش ؛ مضبوط - (۵) دوھرے بدن کا ؛ بھاری جسم کا ؛ گداز جسم کا ؛ خاصا موٹا - (۶) ایک قسم کی نہایت تیز اور تلخ بیر شراب -

*a s. heart* : باھمت ؛ بہادر -

*s. fellow* : ( قدیم ) تلوار کا دھنی ؛ خوب لڑنے والا وغیرہ -

**stouthearted,** *a.* : ھمت ور ؛ باھمت ؛ بہادر -

**stoutheartedly,** *adv.* : ھمت سے ؛ بہادری سے -

**stoutheartedness,** *n.* : ھمت ؛ بہادری -

**stoutish,** *a.* : موٹا سا -

**stoutly,** *adv.* : بہادری سے ؛ وفا داری سے ؛ مضبوطی سے ؛ جفا کشی سے ؛ ضدی پن سے -

**stoutness,** *n.* : بہادری ؛ من چلا پن ؛ ضدی پن ؛ مضبوطی ؛ جفا کشی ؛ گدازی ؛ مٹاپا -

**Stove,** *n. & v. t.* : (۱) اسٹوو ؛ ولائیتی چولھا - (۲) آتشدان - (۳) ( باغبانی ) حرارت خانہ جس میں مصنوعی گرمی پیدا کیجائے - ( ۴ ) چولھے یا آتش دان میں ٹھونسنا - (۵) حرارت خانے میں اگانا ' پیدا کرنا ( پودے کو ) -

*s.-pipe* : دھویں کا نل ( جو دھویں کو آتش دان سے دود کش میں لے جاتا ھے) -

*s.-pipe hat* : ( امریکا ) ایک قسم کی اونچی ریشمی ھیٹ -

**Stove** : دیکھو Stave -

**Stow,** *v. t.* : (۱) ( چیزوں کو کمرے وغیرہ میں ) سنگوانا ؛ قرینے سے رکھنا ؛ ترتیب سے رکھنا ( تا کہ وہ جگہ کم گھیریں ) - (۲) ( صندوق وغیرہ میں ) ٹھونس ٹھونس کر بھرنا ؛ دبا دبا کر بھر دینا ؛ کھچا کھچ بھرنا - (۳) ( صیغہ امر میں ) چھوڑو ؛ بند کرو ؛ تہ کر رکھو ( s. that nonsense ) -

*s. thing away* : ( چیز کو اٹھا کر ) ٹھکانے سے رکھنا -

*s.-wood* : لکڑی کے کندے جن کے اڑا دینے سے جہاز کے تہ خانے میں پیپے ھلنے جلنے نہیں پاتے -

**stowage,** *n.* : (۱) قرینے سے رکھا ھوا سامان؛ سنگوایا ھوا سامان -

(۲) قرینے سے رکھنا یا رکھا جانا ؛ سنگوانا یا سنگوایا جانا - (۳) سنگوانے کا محصول ؛ سنگوائی -

*stowaway, n. & v. i.* : (۱) وہ شخص جو چھپ کر بے محصول دیے جہاز میں بیٹھ جائے- (۲) چھپ کر بے محصول دیے جہاز میں بیٹھ جانا -

**Strabismus**, *n.* : بھینگاپن ؛ احول ہونا ؛ احول -

*cross-eyed s.* : پتلی کے پٹھے کا اندر کی طرف ہٹا ہونا -

*wall-eyed s.* : پتلی کے پٹھے کا باہر کی طرف ہٹا ہونا -

**strabismal**, *a.* : بھینگے پن کا ؛ احولی-

**strabismic**, *a.* : بھینگے پن کا ؛ احولی -

**Strabotomy**, *n.* : پتلی کے پٹھے کو کاٹ دینا ؛ آنکھ کا عمل جراحی جس سے بھینگا پن جاتا رہتا ہے –

**Straddle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹانگیں پھیلا کر یا چیر کر کھڑا ہونا ؛ ٹانگیں پھیلائے کھڑا ہونا - (۲) ایک ٹانگ ادھر ایک ادھر رکھکر کھڑا ہونا یا بیٹھنا ( کسی چیز پر ) ؛ سوار ہونا ( گھوڑے وغیرہ پر ) - (۳) اچھی طرح ٹانگیں چیرکرکھڑا ہونا یا بیٹھنا وغیرہ- (۴) ( بحری ) ( نشانے یا دشمن کے ) ادھر ادھر گولے پھینکنا ( خصوصاً زد کا اندازہ کرنے کے لیے ) - (۵) ( مجازاً ) دگدھا میں ہونا ؛ کبھی ادھر جھکنا ' کبھی اُدھر جھکنا ؛ مذبذب ہونا - (۶) ٹانگیں پھیلا کر کھڑے ہونے یا بیٹھنے کا عمل - (۷) تذبذب - (۸) ( صرافہ ) وہ معاہدہ جس کی رو سے کسی شخص کو حق ہو کہ ایک معینہ قیمت پر اسٹاک خواہ خریدے خواہ بیچے -

**Stradivarius**, (or -ar- ), ( colloq. ) **strad**, *n.* : (بول چال) کریمونا کے صناع استریڈ یویریس ( سنہ وفات ۱۷۳۷ ء ) کا بنا یا ہوا تار کا باجا ( وائلن وغیرہ ) -

**Strafe** ( -ahf ) *v. t. & n.* : (۱) ( عامیانہ ) ( چھپ کر خصوصاً رات کو ) گولہ باری کرنا ؛ کمین گاہ سے گولیاں برسا کر پریشان کرنا - (۲) ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ گالیاں دینا - (۳) ٹھونکنا ؛ پیٹنا - (۴) گولہ باری ( جو کمین گاہ سے کی جائے ) - (۵) ڈانٹ ڈپٹ ؛ گالیاں - (۶) مار ؛ مرمت ؛ ٹھکائی -

*the morning s.* : صبح کی گولہ باری ؛ کمین گاہ سے گولہ باری ( جو جرمن فوج صبح کو کیا کرتی تھی ) -

**Straggle**, *v. i.* : (۱) ( جماعت یا جھنڈ سے ) بچھڑ جانا ؛ ساتھ چھوٹ جانا ؛ ( بالوں کا زلف وغیرہ سے ) الگ ہو جانا ؛ بکھر جانا - (۲) منتشر ہو جانا ؛ آوارہ ہو جانا ؛ تتر بتر ہو جا نا - (۳) بے ترتیبی سے منتشر ہو کر چلنا ( قافلے وغیرہ کا ) - (۴) جا بجا ہونا ؛ کہیں کہیں ہونا ؛ بکھرا ہوا ہونا -

*plant straggles* : پودا بہت بڑھ گیا ہے اور بے ترتیبی سے پھیل گیا ہے -

**straggler**, *n.* : جو جماعت یا جھنڈ سے بچھڑ گیا ہو ؛ بچھڑا ہوا ساتھی ؛ بھٹکا ہوا رہرو -

**stragglingly**, *adv.* : بچھڑ کر ؛ منتشر ہوکر -

**straggly**, *a.* : منتشر ؛ بکھرا ہوا -

**Straight**, *a., n. & adv.* : (۱) سیدھا ؛ راست ؛ مستقیم - (۲) جو سیدھا نشانے پر جائے؛ سیدھا ؛ صاف؛ بے خطا ( نشانہ ' وار ' نظر ' طریقہ وغیرہ ) - (۳) کھرا ؛ بے لاگ ؛ صاف ؛ راست باز ؛ دیانت دار - (۴) ٹھیک ؛ ہموار ؛ درست - (۵) خبر وغیرہ جو بلا واسطہ صاحب معاملہ سے پہنچے ؛ معتبر ؛ قابل وثوق - (۶) سیدھ ؛ سیدھا ہونا - (۷) کسی چیزکا سیدھا حصہ ( خصوصاً گھڑ دوڑ کے میدان کا آخری حصہ جو بالکل سیدھا ہوتا ہے ) - (۸) ( تاش کے کھیل poker میں ) ایک سلسلے کے کئی پتوں کا مجموعہ -(۹) سیدھا؛ بہ خط مستقیم؛ بلا واسطہ؛ راست - (۱۰) نشانے پر ؛ صحیح رخ پر ؛ ٹھیک رخ پر - (۱۱) صحیح طریقے پر ؛ ٹھیک - (۱۲) ( قدیم ) فوراً -

*a s. back* : تنی ہوئی کمر؛ سیدھی کمر ( جس میں خم نہ ہو)-

*a s. fight* : بے لاگ مقابلہ یا لڑائی ( جس میں حریف ایک دوسرے پر غالب آنے کی پوری کوشش کریں ) -

*a s. race* : بے لاگ دوڑ -

*accounts are s.* : حساب ٹھیک ہے ' باقاعدہ ہے -

*hit s. from the shoulder* : ( مکا بازی میں ) کندھے سے سیدھی ٹکر دینا -

*out of the s.* : ٹیڑھا -

*put things s.* : معاملات کو سلجھا نا -

*ride s.* : ٹٹیاں پھاندتے ہوئے سیدھا چلا جانا ( گھوڑے پر ) -

*s. arch* : وہ محراب جو دو مستقیم خطوں سے بنتی ہے اور ۸ کی شکل کی ہوتی ہے -

*s. away* : ( عامیانہ ) اسی دم ؛ فوراً -

*s. -cut* : لمبے لمبے ریشوں میں کٹا ہوا ( تمبا کو ) -

*s. -edge* : سلاخ جس کا ایک سرا بالکل سیدھا ہوتا ہے اور جس سے چیزوں کے سیدھے ہونے کی جانچ کی جاتی ہے -

*s. -eight* : وہ موٹر کار جس کے آٹھ سلنڈر ہوں اور سب کے سب ایک سیدھ میں -

*s. eye* : تیز ہے سیدھے کا صحیح اندازہ -

*s. face* : سنجیدہ شکل ؛ متین چہرہ (جو انسان اپنے صحیح جذبات کو چھپا نے کے لیے بنائے ) -

*s. fight* : ( پارلیمنٹ وغیرہ کا انتخاب ) جان توڑ مقابلہ -

*s. line* : ( ہندسہ ) خط مستقیم -

*s. off* : بے تامل -

*s. thinking* : معقولیت کے ساتھ غور ( جذبات سے قطع نظر کر کے ) -

*s. tip* : معتبر اشارہ ( اِس کا کہ دوڑ میں کون سا گھوڑا جیتے گا یا صرافے میں نرخ کا کیا اتار چڑھاو ہوگا ) -

*straightway* : ( قدیم ) فوراً ؛ اسی وقت -

*the s. ticket* : ( امریکا ) سیاسی پارٹی کا اصل پروگرام ( بلا رد وبدل ) -

**straightforward**, *a.* : (۱) کھرا؛ صاف' بے لاگ- (۲) (کام وغیرہ) سیدھا سادہ ؛ جس میں کوئی پیچیدگی نہ ہو -

**straightforwardly**, *adv.* : صاف صاف ' بے لاگ طریقے سے -

**straightforwardness**, *n.* : کھرا پن ؛ بے لاگ ہونا ؛ سیدھا سادہ ہونا -

**straighten**, *v. t. & i.* : سیدھا کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ درست کرنا ؛ سلجھانا -

**straightness**, *n.* : سیدھ ؛ سیدھا ہونا ؛ درست ہونا ؛ کھراپن -

**Strain**, *v. t. & i.* : (۱) کھینچنا ؛ تاننا ؛ کھینچ تان کرنا -

(۲) کھینچ تان کر حد سے زیادہ کام لینا ؛ بیجا استعمال کرنا ؛ کھینچ تان کر نکالنا ( معنی وغیرہ ) - (۳) سینے سے چمٹانا ؛ چھاتی سے لگانا - (۴) حد سے زیادہ زور ڈالنا ؛ حد سے زیادہ کام لینا ؛ حد سے زیادہ کام لے کر خراب کر دینا ؛ خطرے میں ڈال دینا - (۵) سخت کوشش کرنا ؛ پورا زور لگانا ؛ تکلف یا مبالغہ کرنا - (۶) تڑانے کی کوشش کرنا ( رسی وغیرہ ) ؛ خوب زور سے کھینچنا - (۷) دبا جانا (بوجھ سے) - (۸) چھاننا (چھلنی وغیرہ میں)؛ چھان کر الگ کرنا ؛ چھننا ؛ چھن کر ٹپکنا ( سیال شے کا ) -

*a strained interpretation* : بیجا تاویل ؛ کھینچ تان کر نکالا ہوا مطلب -

*has strained his muscle* : اس کا پٹھا چڑھ گیا -

*porter is straining under the load* : قلی بوجھ سے دبا جاتا ہے -

*ship is strained* : جہاز کے انجر پنجر ڈھیلے ہوئے -

*s. at* : ( کسی معاملے میں ) بے حد محتاط ہونا ؛ حد سے زیادہ احتیاط کرنا -

*s. a point* : ( کسی بات میں ) بیجا رعایت کرنا ؛ بیجا طرز عمل اختیار کرنا -

*s. every nerve* : ایڑی چوٹی کا زور لگا دینا -

*s.* one's *authority, powers, rights, &c.* : اپنے اختیارات ، طاقت یا حقوق سے کھینچ تان کر بیجا کام لینا -

*s.* one's *ears* : بہت غور سے سننا -

*s.* one's *eyes* : بہت غور سے دیکھنا -

*s. the law* : قانون سے کھینچ تان کر بیجا کام لینا -

*strained relations* : کشیدہ تعلقات

*strained sense* : کھینچ تان کر پیدا کئے ہوئے معنی -

*straining-beam, straining-piece* : تان کڑی ؛ پڑی لکڑی جو چھت کی سیدھی قینچی ( queen-posts ) کے درمیان تان کے طور پر لگادی جاتی ہے -

*the quality of mercy is not strained* : رحم ایک قدرتی چیز ہے ؛ رحم دل میں بے ساختہ پیدا ہوتا ہے -

**strainable,** *a.* : جو کھینچا یا تانا جاسکے ؛ کھینچ تان کے قابل ؛ قابل تاویل -

**strained,** *a.* : زبردستی کا ؛ مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ تکلف کا ( جو بے تکلف یا بے ساختہ نہ ہو ) -

**strainer,** *n.* : چھلنی -

**Strain,** *n.* : ( ۱ ) کھچاو ؛ تناؤ ؛ زور - ( ۲ ) حد سے زیادہ بوجھ یا بار ( کام وغیرہ کا ) - (۳) زور ؛ کوشش - ( ۴ ) نقصان جو حد سے زیادہ کوشش یا مشقت سے پہنچ جائے ؛ چڑھ جانا ( پٹھوں وغیرہ کا )؛ موچ - (۵) ( طبیعیات ؛ مکانک ) فساد ؛ کسی جسم پر زور پڑنے سے اس کے اجزائے سالمہ کی ترتیب کا بدلنا - ( ۶ ) ( شعر؛ خطابت ) نغمہ ' ترانہ ( خصوصاً جمع ) - ( ۷ ) لہجہ ؛ آواز ؛ طرز ؛ اسلوب؛ انداز ؛ رنگ ( تحریر یا تقریر کا ) - (۸) رجحان ؛ مادہ ( طبیعت میں غصے وغیرہ کا ) ( ۹ ) نسل ' خاندان ( انسان یا حیوان کا ) -

*all his senses were on the s.* : تمام حواس سے جتنا کام لیا جاسکتا ہے لے رہا تھا -

*martial ss.* : جنگی نغمہ -

*pathetic ss.* : نغمۂ دلسوز -

**Strait,** *a.* & *n.* : ( ۱ ) ( قدیم ) تنگ ؛ محدود - ( ۲ ) ( قدیم ) سخت گیر - ( ۳ ) آبنائے ( آبنائے کے ناموں کے ساتھ جمع میں آتا ہے ( جیسے Ss. of Gibraltar ) - ( ۴ ) ( عموماً جمع ) ضیق ؛ کشمکش ؛ مصیبت ؛ تنگ دستی -

*s. jacket, s. waistcoat* : جکڑ کوٹ؛ بہت تنگ کوٹ یا واسکٹ جو مجنونوں کو پہنا دیا جاتا تھا جس سے ان کے ہاتھ جکڑ جاتے تھے -

*s.-laced* : ( مجازاً ) سخت محتاط ؛ ( اخلاقی امور میں ) نہایت سخت -

*the Ss.* : پہلے آبنائے جبرالٹر کو کہتے تھے ' اب آبنائے ملاکا کو کہتے ہیں -

**straiten,** *v. t.* : جکڑنا؛ کھینچنا ؛ تنگ کرنا -

*is straitened for —* : اس کے پاس کمی ہے ؛ اسے تنگی ہے ( کسی چیز کی ) -

*straitened circumstances* : ناداری ؛ افلاس ؛ عسرت -

**straitly,** *adv.* : ( قدیم ) تنگی سے ؛ سختی سے -

**straitness,** *n.* : ( قدیم ) تنگی ؛ سختی ؛ سخت گیری -

**Strake,** *n.* : لوہے کے تختے یا پترے جو پیش جہاز سے دنبالۂ جہاز تک جڑے ہوتے ہیں -

**Stramineous,** *a.* : ( قدیم ) ( ۱ ) پیال کا ؛ پیال کی طرح ؛ پیال کے رنگ کا- ( ۲ ) حقیر ؛ ادنی -

**Stramonium,** *n.* : ( ۱ ) ایک قسم کا دھتورا - ( ۲ ) ایک دوا جو دھتورے کے بیجوں سے بنتی ہے اور دمے میں مفید ہے -

**Strand,** *n.* & *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) ( شعر؛ خطابت ) ساحل ' کنارہ ( دریا ' جھیل یا سمندر کا ) - ( ۲ ) خشکی پر چڑھ جانا ' ساحل پر چڑھ جانا ( جہاز کا ) -

**stranded,** *a.* : (۱) مشکل میں پڑا ہوا ؛ مصیبت میں گرفتار- (۲) روپیہ نہ ہونے کی وجہ سے کسی جگہ ) پڑا ہوا - (۳) واماندہ -

**Strand,** *n.* & *v. t.* : (۱) ڈوری یا تار ( جس کو بٹ کر رسی بنائی جاے )؛ لڑ ( رسی کی ) - (۲) ( مجازاً ) عنصر' جز ( کسی مرکب کا ) - (۳) ( رسی کی کوئی ) لڑ توڑ ڈالنا -

**Strange** ( *-j-* ) *a.* : (۱) بیرونی ؛ باہر کا ؛ پردیسی ؛ غیر ملک کا - (۲) پرایا ؛ دوسرے کا ؛ بیگانہ - (۳) انوکھا ؛ نرالا ؛ نیا ؛ خاص - (۴) عجیب ؛ حیرت انگیز (۵) نیا ؛ نا واقف ؛ اجنبی - (۶) بھوچکا ؛ گھبرایا ہوا -

*am quite s. here* : میں یہاں بالکل اجنبی ہوں -

*feel s.* : جی گھبرانا ؛ بیگانگی محسوس کرنا ؛ ( طبیعت کا ) عجب حال ہونا ( عموماً چکر آنا ) -

*is very s. in his manners* : عجیب حرکتیں کرتا ہے ؛ کچھ مجنوں سا معلوم ہوتا ہے -

*it feels s.* : کچھ عجیب سا معلوم ہوتا ہے ؛ کچھ عجیب کیفیت ہے -

**strangely,** *adv.* : انوکھے طریقے سے ؛ عجیب طریقے سے -

**strangeness,** *n.* : نرالا پن ؛ انوکھا پن ؛ حیرت انگیزی ؛ نا واقفیت ؛ اجنبیت -

**Stranger,** *n.* : (۱) اجنبی ؛ غیر ملکی ؛ پردیسی - (۲) نیا آدمی؛

اجنبی ؛ نو وارد ؛ غیر آدمی - (۳) نا واقف آدمی؛ انجان آدمی-

*stranger* ! ( امریکا ، گنوارو ) صاحب! -

*am a s. here* : میں یہاں اجنبی ہوں ؛ میں اس مقام سے نا واقف ہوں -

*is a s. to me* : میری اس سے ملاقات نہیں ؛ میں اس سے واقف نہیں -

*is no s. to me* : میری اس سے خوب ملاقات ہے ؛ میں اسے اچھی طرح جانتا ہوں -

*make a s. of* : بیگانگی برتنا ؛ مغائرت کا برتاو کرنا -

*make no s. of* : تپاک سے ملنا ؛ یگانگی کا برتاو کرنا ؛ بے تکلفی سے پیش آنا -

*spy* ss. or *see* ss. : ( انگلستان کے دار العوام میں ) ممبروں اور سرکاری عہدہ داروں کے علاوہ اور سب کے ہٹا دیے جانے کا مطالبہ کرنا -

*s. to court-intrigues* : درباری سازشوں سے نا واقف -

*the little s.* : ننھا نو وارد ( بچہ جو ابھی پیدا ہوا ہو ) -

*you are quite a s. here*: آپ تو بھولے سے کبھی آنکلتے ہیں -

**Strangle**, *v. t.* : (۱) گلا گھونٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مارڈالنا - (۲) ( کالر وغیرہ کا ) بہت تنگ ہونا ؛ گلے میں پھنسنا ؛ گلے کو بھینچنا - (۳) ( مجازاً ) دبا دینا ( خواہش کو ) ؛ زبر دستی روکنا ( اضطراری حرکت کو ) -

*stranglehold* : ( مجازاً سیاست اور تجارت میں) پنجۂ غضب -

**Strangles**, *n.* pl. : ( جمع مگر عموماً بہ طور واحد کے استعمال ہوتا ہے ) متعدی زکام ( گھوڑے ، گدھے وغیرہ کا ) -

**Strangulate**, *v. t.* : (۱) ( شاذ ) گلا گھونٹنا - (۲) ( مرضیات ؛ جراحی ) دبنے سے دوران خون رک جانا ؛ ( آنت ، رگ وغیرہ میں ) اختناق ہو جانا -

**strangulation**, *n.* : اختناق -

**Strangury**, *n.* : (۱) عسرالبول ( پیشاب قطرہ قطرہ کرکے تکلیف سے ہونا ) - (۲) ایک بیماری جو پودوں میں پٹی باندھنے سے پیدا ہو جاتی ہے -

**strangurious**, *a.* : (۱) جسے عسرالبول کا مرض ہو- (۲) عسرالبول کا ؛ عسرالبول سے متعلق ؛ عسرالبول کی قسم کا -

**Strap**, *n.* & *v. t.*: (۱) چمڑے کی پٹی ؛ چمڑے کا تسمہ ؛ فیتہ - (۲) چمڑے کی پٹی جس میں بکسوا لگا ہو ( چیزوں کے باندھنے کے لیے )؛ تسمہ ( بستر بند وغیرہ کا ) - (۳) پٹر ؛ قبضہ ( قلابے کا )- (۴) ( نباتیات ) لتہ ( بعض چھوٹے پھولوں کا وہ حصہ جو زبان کی طرح لٹکتا ہے )- ( ۵ ) تسمے سے جکڑنا ، کسنا ، باندھنا ؛ پٹر یا قبضے سے جڑنا - (۶) چمڑے سے رگڑ کر تیز کرنا ( استرے کو ) - (۷) ( جراحی ) ( زخم پر ) چپک مرھم کی پٹی باندھنا ؛ ( کسی حصے کو ) تسمے یا ڈوری سے کسنا - ( ۸ ) تسمے سے پیٹنا -

*rug-s.* : دری بند ( جس سے دری کے بنڈل کو باندھتے ہیں ) -

*s.-hanger* : بس یا ریل کا مسافر جسے بیٹھنے کی جگہ نہ ملے اور وہ اس تسمے کو پکڑ کر کھڑا رہے جو چھت سے لٹکتا رہتا ہے-

*s.-laid* : کئی رسیوں کو برابر برابر رکھہ کر جوڑا ہوا ( رسا )-

*s.-oil* : تسمے کی مار -

*s.-work* : گتھا ہوا آرائشی کام جو بٹے ہوئے تسمے سے مشابہ ہوتا ہے-

*s.-wort* : ایک طرح کی گتھی ہوئی گھاس جس میں سفید پھول آتے ہیں -

*strapped trousers* : فیتے سے لپٹا ہوا پتلون ( جس میں ایڑی کے پاس فیتہ لگا دیتے ہیں تاکہ گھوڑے کی سواری میں آسانی ہو ) -

*the s.* : تسمے کی مار -

*umbrella-s.* : چھتری کا فیتہ ( جس سے چھتری کو بند کرکے لپیٹ دیتے ہیں ) -

**strapper**, *n.* : لمبا تڑنگا آدمی ؛ مضبوط آدمی -

**strapping**, *n.* : تسمہ ؛ ڈوری -

**strapping**, *a.* : لمبا تڑنگا ؛ مضبوط ؛ گٹھے ہوے جسم کا -

**Strappado**, *n.* & *v. t.* : رسی میں باندھ کر اٹھانے اور لٹکانے کی سزا -

**Strass**, *n.* : وہ مسالہ جس سے مصنوعی ہیرا بنایا جاتا ہے -

**Strata** : دیکھو Stratum -

**Stratagem**, *n.* : (۱) ترکیب ؛ چال ؛ توڑ ؛ جگت - (۲) دشمن کو دھوکا دینے کی تدبیر -

**Strategic**, *a.* : فن حرب کا ؛ فن لشکر کشی کا ؛ فن حرب یا فن لشکر کشی کے مقتضا یا مصلحت کے مطابق -

*s. position* : فوجی یا جنگی اہمیت رکھنے والا مقام ؛ چیرہ -

**strategical**, *a.* : ( اب شاذ ہے ) جنگی ؛ حربی -

**strategically**, *adv.* : فن حرب کے لحاظ سے ؛ فوجی یا جنگی مصلحتوں کے لحاظ سے ؛ تدبیر کے ساتھہ ؛ فن لشکر کشی کے اصول کے مطابق -

**strategics**, *n.* : فن حرب ؛ فن لشکر کشی -

**Strategus**, *n.* ( pl. -gi pr. -gi or -ji ) : ( قدیم یونان ) سپہ سالار ، ( خصوصاً ان دس سرداروں میں سے ایک جن کا انتخاب ہر سال ایتھنس میں ہوتا تھا ) -

**Strategy**, *n.*: (۱) فن حرب؛ فن جنگ (لغوی اور مجازی معنی میں)؛ فوجی حکمت - (۲) حکمت عملی ؛ تدبیر - (۳) فن لشکر کشی ؛ ( سپہ سالار کا ) اپنے لشکر سے اس طرح کام لینا کہ لڑائی کا جو مقام ، وقت اور طریقہ اس کے لیے مفید ہے اس کے اختیار کرنے پر دشمن کو مجبور کر دے -

**strategist**, *n.* : فن حرب کا ماہر ؛ فن لشکر کا ماہر ؛ حکمت عملی کا ماہر -

**Strath**, *n.* : ( اسکاتستان ) وسیع گھاٹی یا وادی ( پہاڑ کی ) -

*strathspey*, (-a) : ایک طرح کا دوری رقص جس کی رفتار زیادہ تیز نہیں ہوتی -

**Straticulate** ( -at), *a.* : ( ارضیات ) طبق در طبق ؛ جس میں پتلی پتلی پرتیں ایک دوسرے پر جمی ہوئی ہوں -

**Stratify**, *v. t.* : طبق در طبق جمانا ؛ پرت پر پرت جمانا -

**stratified**, ( p. p. ) : طبق در طبق ؛ طبقی -

**stratification**, *n.* : طباق ؛ طبق در طبق ہونا ؛ نظام طبقات ؛ طبقات کی ترتیب -

**Strato-**, comb. form of Stratus : ( جز ترکیبی ) مثلاً

*-cirrus* : پیچ در پیچ ( ابر ) -

*-cumulus* : بادل بادل ؛ طبق در طبق ( ابر ) -

**Stratocracy**, *n.* : فوجی حکومت ؛ سپاہی گردی -

**atosphere, n. :** فضائے قائمہ ؛ وہ فضا جس میں بلندی سے حرارت نہیں گھٹتی بلکہ سب کہیں یکساں رہتی ہے -

*cf. troposphere :* فضائے متغیرہ -

**tum, n. (pl. -ta) :** (۱) ( ارضیات ) طبقہ ؛ پرت (زمین کی) - (۲) ( مجازاً ) طبقہ ( معاشرے یعنی سوسائیٹی کا ) -

**stratal, stratiform, aa. :** طبق در طبق ؛ طبقی -

**stratigraphic, a. :** طبقات الارض کا -

**stratigraphically, adv. :** طبقات الارض کی رو سے -

**stratigraphy, n.:** ارضیات کا وہ حصہ جس میں طبقات الارض کا بیان ہے ؛ علم طبقات الارض -

**tus, n. (pl -ti) :** طبق ابر ؛ بادل کی پتلی پرت -

**w, n. & v. t. :** (۱) پیال ؛ بھوسا ( گدوں میں بھرنے یا چٹائی ہیٹ وغیرہ بنانے کے لیے) - (۲) چٹائی کی ہیٹ؛ استراہیٹ - (۳) تنکا ؛ خفیف یا حقیر چیز - (۴) ( قدیم ) پھیلانا ؛ چھڑکنا ( ریت وغیرہ ) -

*s. shows which way the wind is blowing :* ذرا سے اشارے سے بہت کچھ پتہ چل جاتا ہے ؛ ایک تنکے سے ہوا کا رخ معلوم ہو جاتا ہے -

*catch at a s. :* تنکے کا سہارا لینا ؛ بہت ناکافی تدبیر اختیار کرنا -

*draw ss. :* ( چھوٹے بڑے ) تنکوں سے قرعہ ڈالنا -

*in the s. :* ( قدیم ) زچہ خانے میں -

*make bricks without s. :* ناکافی ذرایع سے کام کرنا ؛ بے تلوں کے تیل نکالنا -

*man of s. :* (۱) پتلا ( جس میں بھس بھر دیتے ہیں ) - (۲) خیالی حریف ؛ پیکر خیالی - (۳) نادار ؛ مفلس شخص -

*s. -board :* پیال کا بنا ہوا موٹا پٹھا -

*s. -colour :* ہلکا زرد -

*s. -coloured :* ہلکے زرد رنگ کا -

*s. -stem :* لالہ نما ؛ گل لالہ کی شکل کا شراب کا گلاس جس کی ڈنڈی الگ سے نہ لگائی گئی ہو بلکہ اوپر کے قتورے کے نیچے کی طرف پتلا کرکے بڑھانے سے ڈنڈی کی شکل پیدا ہوگئی ہو

*s. vote :* ( امریکا ؛ سیاست ) غیر سرکاری رائے شماری ( جس سے فریقین کی قوت کا اندازہ کیا جاتا ہے ) -

*s. worm :* دیکھو Caddis

*the last s. :* بوجھ یا تکلیف کے انتہا کو پہنچ جانے کے بعد خفیف سا اضافہ جس سے برداشت کی قوت جواب دے دے -

**strawy, a. :** پیال کا ؛ پیال کی قسم کا -

**awberry, n. :** (۱) اسٹابری کا پودا - (۲) اس پودے کا پھل ؛ اسٹابری

*crushed s. :* پھیکا ترمزی رنگ -

*s. -mark :* ہلکا سرخ پیدائشی نشان ( جو انسان کے جسم پر ہوتا ہے ) -

*s. pear :* جزائر غرب الہند کا ایک خاردار پھل -

*s. roan* = red roan : دیکھو Roan

*s. -tree :* سدا بہار درختوں کی قسم جن میں اسٹابری کے سے پھل آتے ہیں -

*the s. leaves :* ڈیوک کا منصب ( اس لیے کہ ڈیوک کے تاج پر اسٹابری کی پتیاں سی ہوتی ہیں ) -

**Stray v. i. (p. p. as -ED) n. & a. :** (۱) بھٹکنا ؛ پھرنا ؛ آوارہ پھرنا - (۲) بہک جانا ؛ ( راہ راست سے ) منحرف ہو جانا - (۳) راستہ بھول جانا - (۴) بچھڑ جانا ( گلے سے یا ہمراہیوں سے ) - (۵) ( مویشی میں سے ) کوئی جانور جو بھٹک کر آنکلا ہو ؛ بھٹکا ہوا ؛ آوارہ - (۶) لاوارث جائداد جو بحق سرکار ضبط کرلی جائے - (۷) ( لاسلکی ، عموماً جمع ) اختلال ہوا ( جو طوفان کی وجہ سے محسوس ہوتا ہے ) - (۸) بھٹکا ہوا ؛ آوارہ - (۹) متفرق ؛ جو کہیں کہیں اور کبھی کبھی ہو ؛ اکا دکا ؛ اتفاقی - (۱۰) بھولا بھٹکا ؛ اتفاق سے آنکلنے والا -

*waifs & ss. :* دیکھو waif -

**Streak, n. & v. t. :** (۱) دھاری ، لکیر ( خصوصاً رنگین ) - (۲) دھاریاں ڈالنا ( عموماً p. p. استعمال ہوتا ہے، دھاری دار = streaked ) - (۳) بہت تیزی سے بہنا -

*has a s. of humour in him :* اس میں کچھ ظرافت کا مادہ ہے -

*like a s., like a s. of lightning :* بجلی کی طرح ؛ نہایت تیزی سے -

*s. of lightning :* بجلی کی چمک -

*the silver s. :* بحیرۂ انگلستان -

**streakily, adv. :** دھاریوں کے ساتھ -

**streakiness, n. :** دھاری دار ہونا -

**streaky, a. :** دھاری دار -

**Stream, n. & v. i. & t.:** (۱) چشمہ ؛ ندی ؛ دریا - (۲) سیلاب ؛ بہاو ( کسی سیال شئے کا ) ؛ دھارا ( آنسو ، خون وغیرہ کا ) ؛ ریلا ( آدمیوں کا ) - (۳) دھارا ؛ دریا کے بہاو کا رخ - (۴) بہنا ( دریا کی طرح) - (۵) پانی بہنا ؛ پانی کی دھار گرنا ( چھتری ، کھڑکی وغیرہ سے ) ؛ آنسو بہنا - (۶) ( جھنڈے ، سر کے بالوں وغیرہ کا ) ہوا میں لہرانا - (۷) دھار بہنا ( خون وغیرہ کی ) -

*down s.:* پائیں دریا ؛ دہانہ دریا کی طرف (واقع یا جاتا ہوا) -

*go with the s. :* ہوا کے رخ پر چلنا ؛ جو دوسرے کرتے ہیں وہی کرنا -

*s. -anchor :* بیچ کا لنگر ( جہاز کا رخ بدلنے کے لیے ) -

*s.-line :* دھارا ؛ بہاو کا رخ ( پانی یا ہوا کا ) -

*s. -line shape :* ( ہوائی جہاز کی ) وہ شکل جس کی وجہ سے ہوا کی مزاحمت کم سے کم ہو -

*up s. :* بالائے دریا ؛ منبع دریا کی طرف ( واقع یا جاتا ہوا ) -

**streamless, n. :** بے دھارے کا ؛ بے دریا کا -

**streamlet n. :** چھوٹا سا چشمہ ؛ جھرنا -

**streamy, a.:** ( شاذ ) جہاں چشمے کثرت سے ہوں -

**Streamer, n. :** (۱) جھنڈی ؛ بیرق - (۲) فلق یا قطب روشنی کا شرارہ -

**Street, n. :** (۱) ( قدیم ) کھڑنجے کی سڑک ؛ شاہراہ - (۲) سڑک ( شہر یا قصبے کی ) -

*in the s. :* ( لندن کے صرافے کا کاروبار ) جو صرافے کے بند ہونے کے بعد ہو -

*is on the ss. :* کسبی کا پیشہ کرتی ہے -

*live in the s. :* ہمیشہ گھر سے باہر رہنا ؛ گھر پر بمشکل ملنا -

*not in the same s. with* : ( بول چال ) قابلیت وغیرہ میں
اس سے بہت کم ؛ اس کے پائے کا نہیں -

*s. cries* : خوانچے والوں کی آوازیں ؛ سودے والوں کی آوازیں -

*s. -door* : گھر کا دروازہ ( سڑک کی طرف ) -

*s. orderly* : جاروب کش ؛ سڑک جھاڑنے والا -

*s.-sweeper* : (۱) سڑک جھاڑنے والا - (۲) جاروب کش مشین -

*streetwalker* : بازاری عورت -

*the s.* : ( ۱ ) لندن کی فلیٹ اسٹریٹ - ( ۲ ) نیویارک کی وال اسٹریٹ -

**(-)streeted,** *a.* : (-) سڑک کا -

**streetward,** *adv.* & *a.* : سڑک کی طرف کا؛ سڑک کی طرف -

**Strength,** *n.* : (۱) طاقت؛ قوت ؛ زور - (۲) مضبوطی ؛ استحکام - (۳) تیزی ( شراب وغیرہ کی ) - (۴) پشت پناہ ؛ باعث تقویت ؛ قوت کا راز - (۵) تعداد -

*has the s. of a horse* : گھوڑے کی سی طاقت رکھتا ھے -

*on the s.* : ( فوج ) ملازمان فوج کی فہرست میں -

*on the s. of* : (۱) بھروسے پر ؛ زور پر ؛ بل پر - (۲) بنا ( دلیل یا شہادت کی ) -

**strengthless,** *a.* : بے طاقت ؛ نا طاقت -

**Strengthen,** *v. t.* & *i.* : (۱) قوی ھو جانا ؛ طاقت پکڑنا ؛ تقویت پانا ؛ استحکام حاصل کرنا ؛ مضبوط ھو جانا - (۲) قوی کر دینا؛ طاقت بڑھانا ؛ تقویت پہنچانا؛ مستحکم کرنا ؛ مضبوط کرنا-

*s. one's hands* : ( مجازاً ) تقویت پہنچانا ؛ مدد دینا ( کام میں ) -

**Strenuous,** *a.* : (۱) سخت عرقریزی کا ؛ جانفشانی کا ؛ نہایت محنت اور استقلال کا - (۲) نہایت سخت ؛ نہایت کٹھن - (۳) بے حد محنتی اور جفاکش -

**strenuously,** *adv.* : جان توڑ کر ؛ عرقریزی سے ؛ جانفشانی سے ؛ نہایت محنت اور استقلال سے -

**strenuousness,** *n.* : نہایت سخت یا کٹھن ھونا ؛ بے حد محنتی یا جفا کش ھونا -

**Strephon,** *n.* : عاشق شیدا -

**S. & *Chloe*** : (Sidney کی Arcadia کے دو کیرکٹر ) عاشق و معشوق ؛ لیلیٰ مجنوں -

***Strepitoso*** : ( موسیقی کی ھدایت ) بہت تندی اور تیزی سے -

**Streptococcus,** *n.* ( pl. -ci ) : جرثومہ سبحی ؛ تسبیح یا مالا کی شکل کا ایک جرثومہ -

**Strepyan,** *a.* : قدیم حجری عہد کا ( جس کے آثار بلجیم کے شہر استریپی میں پائے جاتے ھیں ) -

**Stress,** *n.* & *v. t.* : (۱) دباو ؛ شدت ؛ زور - (۲) زحمت ؛ مشقت ؛ صعوبت ؛ کش مکش ؛ جد و جہد - (۳) زور ؛ تاکید - (۴) زور ( لفظ کے کسی بول پر ) - (۵) ( مکانک ) زور ( جو ایک جسم کا دوسرے جسم پر یا ایک حصے کا دوسرے حصے پر پڑتا ھے) - (۶) زور دینا ؛ ( کسی بات پر یا لفظ کے کسی حصے پر ) تاکید کرنا - (۷) ( مکانک ) زور ڈالنا ( ایک جسم سے دوسرے جسم پر ) -

*lay s. on* : ( کسی بات پر ) زور دینا ؛ اھمیت دینا -

**stressless,** *a.* : بے زور ؛ بے مشقت وغیرہ -

**Stretch,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) تاننا ؛ کسنا ؛ کھینچنا ؛ کھینچ کر سیدھا کرنا ( تار وغیرہ ) ؛ تاننا ( چادر ، شامیانہ وغیرہ ) - (۲) جہاں تک ممکن ھو لے جانا ؛ پورا پورا کام لینا ؛ حد سے زیادہ پھیلانا ؛ حد سے زیادہ کام لینا - (۳) مبالغہ کرنا - (۴) پھیلا ھونا ؛ لمبا ھونا ( دس گز ، دس میل وغیرہ ) ( زمان و مکان کے کسی نقطے سے یا کسی نقطے تک ) - (۵) پھیلانا ؛ پھیلنا ؛ کھینچنا ؛ بڑھانا ؛ بڑھنا - (۶) ( عامیانہ ) پھانسی دینا ( کسی شخص کو ) - (۷) ( بہ طور اسم) کھینچنا یا کھینچا جانا ؛ پھیلنا یا پھیلا جانا؛ حد سے بڑھنا یا بڑھایا جانا - (۸) خطہ؛ قطعہ؛ ٹکڑا ( سڑک کا )؛ عرصہ ؛ مدت - (۹) ( عامیانہ ) سال بھر کی قید - (۱۰) قید یا عبور دریائے شور کی کوئی میعاد - (۱۱) وہ فاصلہ جو جہاز ھوا کے سمت ایک بار مڑنے میں طے کرے ؛ ایک پلٹے کا فاصلہ -

*at a s.* : ایک سلسلے میں ؛ مسلسل -

*s. one's legs* : ( بیٹھے بیٹھے تھک کر ) ٹہلنا ؛ ٹانگوں کی تکان دور کرنا -

*s.oneself or stretch* : ( سوتے سے اٹھکر ) انگڑائی لینا ؛ ھاتھ پاؤں پھیلانا ( کہ پٹھے تن جائیں ) -

*s. one on the ground* : گرا دینا ؛ چت کر دینا -

*s. out* : (۱) ھاتھ پھیلانا - (۲) قدم بڑھانا -

*s. out hand, foot etc.* : بازو تاننا ؛ ٹانگ سیدھی کرنا وغیرہ -

*s. the truth* : بہت مبالغہ کرنا ؛ جھوٹ بولنا -

*s. trousers* : پتلون کو فریم میں رکھ کر کھینچنا ( تا کہ شکنیں مٹ جائیں ) -

**stretchiness,** *n.* : پھیلنے یا کھنچنے کی صلاحیت -

**stretchy,** *a.* : پھیلنے والا ؛ کھنچنے والا -

**Stretcher,** *n.* : (۱) پھیلانے والا؛ تاننے والا - (۲) بڑا پتھر ؛ بڑی اینٹ ؛ افقی پتھر ؛ افقی اینٹ ( جو دیوار میں لمبائی کے متوازی ھو ) - (۳) ٹیک تختہ ( کشتی میں وہ تختہ جس سے مانجھی پیر ٹکاتا ھے ) - (۴) اسٹریچر ؛ بیمار ڈولی - (۵) ( عامیانہ ) مبالغہ ؛ گپ ؛ جھوٹ -

*s.- bond* : دیوار کی چنائی کا طریقہ جس میں سب اینٹیں افقی ھوتی ھیں مگر دو متصل ردوں میں اینٹوں کے جوڑ برابر نہیں ھوتے -

**Strew,** *v. t.* (p. p. -n, - ed ) : (۱) چھڑکنا ( ریت وغیرہ ) ؛ بکھیرنا ؛ چھتراانا ( پھول اور چھوٹی چیز ) - (۲) ( کسی چیز پر یا سطح پر ) ادھر سے ادھر تک بکھیر دینا ؛ پھیلا دینا ( پھول وغیرہ ) -

**Stria,** *n.* ( pl. -ea. ) : ( عضویات ؛ حیوانیات ، نباتیات ، ارضیات ؛ جمع ae - ) خط ( سطح پر لکیریں ، نالیاں وغیرہ ) -

**striate,** *a.* : مخطط -

**striate,** *v. t.* : تخطیط کرنا ؛ مخطط کرنا -

**striately,** *adv.* : تخطیط کے ساتھ -

**striation, striature** ( -tsher ) *nn.* : تخطیط -

**Stricken** : دیکھو strike -

**Strickle,** *n.* : (۱) وہ گز جس سے پیمانوں میں منھ تک بھرے ھوئے غلے کی سطح برابر کیجاتی ھے - (۲) سان ؛ فسان -

**Strict,** *a.* : ( ۱ ) ٹھیک ؛ صحیح - ( ۲ ) نہایت با ضابطہ ؛

سخت ؛ کڑا - (۳) سخت گیر ؛ سختی کرنے والا (ضابطے کی پابندی میں) -

*s. morals* : سخت اخلاقی اصول

*s. time* : بالکل ٹھیک تال (موسیقی میں) ۔

**strictly speaking** *adv.*: اصل میں؛ سچ پوچھیے تو؛ ٹھیک پوچھیے تو -

**strictly**, *adv.* : (۱) صحیح معنی میں - (۲) سختی سے -

**strictness**, *n.* : سختی ؛ سخت گیری -

**Stricture**, (-tsher) *n.* (Usu. in pl.): (۱) (عموماً جمع) سخت اعتراض ؛ سخت نکتہ چینی ؛ سخت الفاظ - (۲) (مرضیات) کسی نالی ، مسام وغیرہ کا سکڑ جانا ؛ تضیق -

**strictured**, *a.* : مضیق -

**Stride**, *v. i. & t.* ( past strode, rare p. p. stridden or stride ) & *n.* : (۱) لمبے قدم رکھنا ؛ ڈگ بھرنا - (۲) پھلانگنا ؛ پھاندنا - (۳) سوار ہونا ( گھوڑے وغیرہ پر )؛ ٹانگیں پھیلا کر کھڑا ہونا یا بیٹھنا ( کسی چیز پر ) - (۴) قدم - (۵) چال ؛ قدم ( لمبا ، چھوٹا وغیرہ ) - (۶) دونوں پیروں کے درمیان کا فاصلہ ( جب پیر پھیلا کر کھڑے ہوں ) -

*get into* one's s.- ( مجازاً ) کام چل نکلنا ؛ کام جم جانا -

*take obstacle in* one's s. : (۱) چلتے چلتے پھاند جانا ( خندق وغیرہ ) - (۲) ( مجازاً ) آسانی سے حل کر لینا ( مشکلوں کو ) -

**Strident**, *a.* : کرخت ، سخت ( کسی چیز کی آواز ) -

**Stridulate**, *v. i.* : کھڑ کھڑاہٹ ہونا ؛ کھڑ کھڑ ہونا (جھینگر وغیرہ کے اعضا کی رگڑ سے ) -

**stridulant**, *a.* کھڑکھڑاتا ہوا -

**stridulation**, *n.* : کھڑکھڑاہٹ -

**stridulator**, *n.* (۱) سر سرانے والا - (۲) وہ عضو جس سے کھڑکھڑاہٹ پیدا ہوتی ہے

**Strife**, *n.* : جھگڑا ؛ نزاع ؛ تنازع ؛ جنگ ؛ جدال -

**Strigil**, *n.* : جھانواں جو اہل یونان و روما استعمال کرتے تھے -

**Strigose, Strigous**, *aa.* : ( نباتیات ) سخت مو ؛ جس پر سخت بال یا کھپرے ہوں -

**Strike**, *v. t. & i.* ( struck, struck & as specified below stricken ) & *n.* : (۱) مارنا ؛ لگانا ( وار یا ہاتھ )؛ وار کرنا ؛ چلانا ( ہاتھ یا ہتیار ) - (۲) ایک چیز پر دوسری چیز مار کر کچھ کرنا - (۳) متوجہ کرنا ؛ متاثر کرنا - (۴) خیال آنا؛ دل میں آنا ؛ سوجھنا - (۵) اتارنا (جھنڈا یا بادبان)؛ اکھاڑنا ( خیمہ )؛ جھنڈا اتار کر اطاعت قبول کرنے کا اعلان کرنا ؛ اطاعت قبول کرنا ؛ ہتیار رکھ دینا - (۶) ہڑتال کرنا ؛ کام چھوڑ دینا ( مزدوروں کا ) - (۷) بھونک دینا ( چاقو وغیرہ ) - (۸) پیدا کرنا ( خوف ) - (۹) گھسنا ، اثر کرنا ( سردی کا جسم میں )- (۱۰) اختیار کرنا (راہ یا سمت)؛ شروع کرنا ؛ چھیڑنا ( گفتگو وغیرہ )- (۱۱) ( غلے کے منہ تک بھرے ہوئے پیمانوں کی سطح ) برابر کرنا ( گز سے ) - (۱۲) باقی نکالنا ؛ بدہ ملانا - (۱۳) اوسط نکالنا - (۱۴) جوری اس طرح بنانا کہ فریقین مقدمہ کو نامزد شدہ ممبروں کی مساوی تعداد کا نام خارج کرنے کی اجازت دی جائے - (۱۵) ( تھیٹر کے ایکٹروں کی طرح ) دفعتاً کوئی انداز اختیار کرلینا ؛ جھٹ سے کوئی شکل بنا لینا ( مثلاً سنجیدہ ، روتی وغیرہ ) - (۱۶) ہڑتال - (۱۷) = strickle (۱) - (۱۸) ( خصوصاً امریکا میں ) تیل ، سونے وغیرہ کا یکایک نکل آنا ( کان میں )؛ روپئے کے کاروبار میں غیر متوقع کامیابی - (۱۹) ( امریکی کھیل " baseball " میں ) کھیلنے والے کا گیند کو جو پھینکی گئی ہو قصداً مارنا ؛ ہٹ -

*a stricken field* : (۱) ٹھنی ہوئی لڑائی ؛ وہ لڑائی جو جم کر لڑی جائے - (۲) ٹھنی ہوئی لڑائی کا میدان -

*a stricken heart* : آفت رسیدہ ، مصیبت زدہ دل -

*general s.* : عام ہڑتال ( ہر طرح کے مزدوروں کی کسی مشترک مقصد کے لیے ) -

*gout strikes in* : گٹھیا یا نقرس کا اثر اندر تک پہنچتا ہے ( اطراف سے گزر کر ) -

*how does it s. you?* : تمہارا اس کے بارے میں کیا خیال ہے -

*Light strikes upon (object)* : روشنی ( کسی چیز پر ) پڑتی ہے -

*match will not s.* : دیا سلائی ( رگڑنے سے ) نہیں جلتی -

*oysters s.* : کستورا مچھلی تہ میں بیٹھ جاتی ہے - زمین پکڑ لیتی ہے -

*printer strikes off 1000 copies* : چھاپنے والا ہزار کاپیاں چھاپ کر رکھ دیتا ہے ؛ جھٹ پٹ چھاپ دیتا ہے -

*ship strikes, ship strikes rock, ship strikes on rock* : جہاز چٹان پر چڑھ جاتا ہے -

*s. -a-light* : چقماق سے آگ پیدا کرنے کا آلہ -

*s. a match* : ( کسی چیز سے رگڑ کر ) دیا سلائی جلانا -

*s. all of a heap* : ( بول چال ) سٹ پٹا دینا ؛ حواس غائب کر دینا -

*s. at* : وار کرنا ؛ ہاتھ چلانا -

*s. at the root of* : جڑ کھودنا ؛ تباہ کرنے کی کوشش کرنا -

*s. back* : ( حریف کے جواب میں ) وار کرنا ؛ جوابی وار کرنا -

*s. ball out of court* : ایسا ہاتھ لگانا کہ گیند کورٹ کے باہر جاکر گرے -

*s. bargain* : سودا کرنا ؛ سودا چکانا -

*s. -breakers* : ہڑتال توڑنے والے ؛ وہ مزدور جو ہڑتالیوں کی جگہ بلائے جائیں -

*s. coin* : ( ٹھپا لگا کر ) سکہ بنانا -

*s. down* : (۱) ( ایک وار میں ) ڈھیر کر دینا ؛ گرا دینا - (۲) ( مجازاً ) پھٹ پڑنا ( مصیبت وغیرہ کا پہاڑ ) -

*stricken in years* : سال خوردہ ؛ سن رسیدہ -

*strikes up a tune, strikes up* : ( گانے یا بجانے میں ) نغمہ چھیڑ دینا -

*s. fish, s.* : بنسی کو جھٹکا دینا کہ مچھلی کانٹے میں پھنس جائے ؛ پھنسانا -

*s. fire out of flint* : چقماق کو رگڑ کر آگ جلانا -

*s. hands* : ( قدیم ) ہاتھ پر ہاتھ مارنا ( معاہدہ کرتے وقت ) -

*s. head off* : سر قلم کر دینا -

*s. home* : ضرب کاری لگانا ( نیز مجازاً ) -

*s. in* : دخل دینا ( گفتگو میں ) -

*s. into a gallop* : سرپٹ دوڑانا شروع کرنا -

*striking-force* : (۱) وار کرنے کی قوت - (۲) فوج جو حملے کے لیے تیار ہو -

*s. measure* : غلے کے ناپنے کا یہ طریقہ کہ مقررہ پیمانوں میں غلہ منہ تک بھر کر ایک گز سے سطح برابر کر دی جاے -

*s. me dead*: (سوقیانہ) اپنی جان کی قسم -

*s. oil* : دیکھو Oil -

*s. one blind* : دفعتاً اندھا کر دینا -

*s. one deaf* : دفعتاً بہرا کر دینا -

*s.* one's *flag* : (۱) (جہاز یا قلعہ) دشمن کے حوالے کرنا - (۲) (فوجی خدمت سے) استعفا دینا -

*s. out* : (۱) ہاتھہ چلانا - (۲) (تیرنے میں) ہاتھہ پیر مارنا - (۳) (برف پر چلنے میں) پاوں چلانا -

*s. out* : (baseball) گیند پھینکنے والے کا کھیلنے والے کو پہلے ٹھکانے تک نہ پہنچنے دینا ؛ کھیلنے والے کا پہلے ٹھکانے تک نہ پہنچ سکنا -

*s. out (item), s. off (name), s. (word) through* : قلم زد کر دینا -

*s. out a line for oneself* : (اپنے لیے) نئی راہ نکالنا ؛ اپج کی لینا -

*s. out plan* : تدبیر سوچ کر نکالنا -

*s. -pay* : ہڑتال کا الاؤنس (جو مزدوروں کی انجمن ہڑتالیوں کو دیتی ہے) -

*s. root* : جڑ پکڑنا -

*s. tents* : ڈیرہ اٹھانا -

*s. the track* : رستہ پاجانا -

*s. up an acquaintance* : ملاقات ہو جانا ؛ دوستی ہوجانا -

*s. upon an idea, a plan* : (خیال ، تدبیر) سوجھنا -

*s. weapon aside* : ایسا وار کرنا کہ حریف کا ہتیار مڑجاے ، پھر جاے وغیرہ -

*s. while iron is hot* : دیکھو Iron -

*be struck with terror etc.* : خوف وغیرہ سے دفعتاً مغلوب ہو جانا ؛ دورہ سا پڑنا -

*sympathetic s.*: تائیدی ہڑتال (ان مزدوروں کی جنھیں خود کوئی شکایت نہ ہو محض جماعتی ہمدردی میں ہڑتال کر دیں) -

*the hour has struck* : (۱) گھنٹا بج گیا ہے - (۲) (تنت کا) وقت آ گیا یا گذر گیا -

*town, ship strikes* : شہر یا جہاز دشمن کی اطاعت قبول کرتا ہے -

*they are on s.* : انھوں نے ہڑتال کر دی ہے -

*within striking distance* : زد کے اندر ؛ زد میں -

**striker**, *n.* : (۱) مارنے والا وغیرہ ؛ (۲) مارنے کا آلہ ؛ وہ چیز جس سے مارتے ہیں - (۳) ہڑتالی -

**striking**, *n.*: جاذب توجہ؛ متوجہ کرنے والا ؛ نمایاں؛ موثر -

**strikingly**, *adv.* : موثر طریقے پر -

**strikingness**, *n.*: جاذب توجہ ہونا ؛ نمایاں ہونا ؛ موثر ہونا -

**String**, *n.* & *v. t.* & *i.* ( strung ) : (۱) ڈوری ؛ سنلی ؛ تاگہ وغیرہ - (۲) بند ؛ فیتہ - (۳) سخت ریشہ جو سیم وغیرہ کے بیج کے دونوں حصوں کے درمیان ہوتا ہے - (۴) تانت یا تار (تار کے باجوں کا) - (۵) لڑی؛ (موتی وغیرہ کی) لڑ - (۶) قطار ؛ سلسلہ (آدمیوں اور چیزوں کا) - (۷) (بلیرڈ کے کھیل میں) تختۂ شمار؛ اسکور یا شمار جو اس پر کیا جائے؛ (ابتدائی کھیل میں) وہ ہاتھہ جس سے فیصلہ ہو کہ پہلے کون کھیلے گا - (۸) گھڑ دوڑ کے گھوڑے جو کسی اصطبل میں سدھائے جا رہے ہوں - (۹) ڈوری ، فیتہ یا بند لگانا ؛ فیتہ یا بند باندھنا ؛ ڈوری کسنا - (۱۰) چڑھانا (کمان) - (۱۱) (مجازاً ، خصوصاً p. p. میں) اکسانا ؛ ابھارنا ؛ آمادہ کرنا ؛ ہیجان پیدا کرنا ؛ بے چینی پیدا کرنا (اعصاب میں) - (۱۲) پرونا (لڑی میں) - (۱۳) ریشہ نکالنا ؛ چھیلنا (سیم وغیرہ کے بیج) - (۱۴) (گوند وغیرہ میں) لس دار تہ جم جانا - (۱۵) (بلیرڈ کے کھیل میں) شروع دو چار ہاتھہ کھیل کر یہ فیصلہ کرنا کہ پہلے کون کھیلے گا - (۱۶) (امریکا ، بول چال) دھوکا دینا -

*first s* : وہ شخص یا چیز جس پر سب سے زیادہ بھروسا ہو -

*harp on one s* : ایک ہی راگ گائے جانا ؛ ایک ہی موضوع پر گفتگو کئے جانا -

*have a person on a s.*: نکیل ہاتھہ میں ہونا؛ قابو میں ہونا -

*high strung or highly strung nerves* : نہایت اثر پذیر یا زود حس ؛ نہایت بے چین -

*high-strung or highly strung persons* : بےحد حساس ؛ حد سے زیادہ زود حس -

*pull the ss.* پتنگ کی ڈور ہاتھہ میں ہونا ؛ کٹھہ پتلی کا تار ہاتھہ میں ہونا ؛ دوسرے شخص کے افعال کا محرک ہونا -

*second s.* : وہ شخص یا چیز جس پر بڑا بھروسا ہو -

*s. alphabets*: ڈوری کی الف بے ؛ (اندھوں کے پڑھانے کا طریقہ جس میں خاص قسم کی گرہیں ڈال کر حروف تہجی سکھائے جاتے ہیں -)

*s. band* : تار باجا منڈلی ؛ صرف تار کے باجوں کا بینڈ -

*s.- bark* دیکھو Stringy bark =

*s. -board* : (زینے میں) وہ شہتیر یا بلی جس میں پیڑیوں کے سرے جڑے ہوتے ہیں -

*s. -course* : ابھرا ہوا حاشیہ جو کسی عمارت کی دیوار کے چاروں طرف ہو -

*s. -halt,* = *spring-halt*: : دیکھو spring ( 2 ) -

*s.-piece*: دربست یا چوکھٹے کا حاشیہ -

*s. up* : (بول چال) پھانسی دے دینا -

*the ss.* : (باجے والوں کی منڈلی میں) تار کے باجے ؛ تار کے باجوں کا حصہ -

*touch a s.* : (مجازاً) دل کے کسی تار کو چھیڑ دینا ؛ کسی جذبے کو بیدار کر دینا -

*touch the s.* : چھیڑنا (ساز) -

*two strings to one's bow*: دیکھو Bow ( 1 ) -

**(-)stringed** : (-) تار کا -

**stringless**, *a.* : بے ڈوری کا؛ بے فیتے کا؛ بے تار کا؛ بےحاشیے کا -

*Stringendo* : (موسیقی کی ہدایت) اور زیادہ تیزی سے؛ اور زور سے -

**Stringent**, *a.* : (۱) سخت؛ کڑا (قاعدہ ، ضابطہ) - (۲)

( روپیے وغیرہ کا بازار ) نادار ' جس میں معاملہ کرنا مشکل ہو -

**stringency,** *n.* : سختی -

**stringently,** *adv.* : سختی سے -

**Stringer,** *n.* : ( ۱ ) String کا اسم فاعل - ( ۲ ) وہ شہتیر یا تختہ جس میں سیڑھیوں کے سرے جڑے ہوتے ہیں-

**Stringy,** *a.* : ( ۱ ) لمبے ریشے کا - ( ۲ ) جس پر لس دار تہ جم گئی ہو -

*s.-bark* : گوند دار درخت کی چھال جس کے لمبے ریشے ڈوری کی طرح ہوتے ہیں -

**stringiness,** *n.* : ریشہ دار ہونا ؛ لس دار ہونا -

**Strip,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) ننگا کرنا ؛ کپڑے ' غلاف وغیرہ اتارنا ؛ کسی چیز کا سازو سامان' متعلقات یا صفات الگ کردینا - ( ۲ ) چھال اتارنا ( درخت کی ) - ( ۳ ) بے نقاب کرنا ؛ ظاہری صفات کا پردہ ہٹا دینا - ( ۴ ) ( پیچ کا ) مرغولہ الگ ہوجانا - ( ۵ ) ( گولی وغیرہ کا ) رائفل سے بغیر چکر کھائے نکل آنا -

*s.cow* : گائے کو اس طرح دوھنا کہ ایک قطرہ دودھ باقی نہ رہے-

*s.-leaf* : تمباکو جس کے ڈنٹھل نکال دئے گئے ہوں -

*s. one to the skin* : کل کپڑے اتار لینا ؛ بالکل ننگا کر دینا -

*s. screw* : پیچ کا مرغولہ الگ کرنا -

*s. tobacco* : تمباکو کے ڈنٹھل الگ کرنا -

*stripped* : ننگا -

**Stripper,** *n.* : ( ۱ ) Strip کا اسم فاعل - ( ۲ ) وہ مشین جس سے چھال اتاری جائے ؛ وہ مشین جس سے تمباکو کے ڈنٹھل الگ کئے جائیں -

**Strip,** *n.* : لمبا پتلا ٹکڑا ؛ دھجی ( کپڑے کی ) ؛ چٹ ( کاغذ کی ) ؛ پتلا سا قطعہ ( زمین یا باغ کا ) -

**Stripe,** *n.* : (۱) چوڑی دھاری - (۲) ( قدیم ) کوڑے کی مار - (۳) ( جمع ) کوڑے لگنا ؛ کوڑے کی سزا - (۴) (جمع؛ بول چال ) شیر -

*get* one's *ss.* : ترقی پانا ؛ درجہ بڑھنا -

*lose* one's *ss.* : تنزل ہونا ؛ درجہ گھٹنا -

*sergeant's, corporal's, ss.* : رنگین پٹیاں یا پھندنے جو فوج کے سرجنٹ وغیرہ کی وردی میں کندھے پر عہدے کے نشان کے طور پر لگائے جاتے ہیں -

**(-)striped,** *a.* : (-) پٹی کا -

**stripiness,** *n.* : پٹی دار ہونا -

**stripy,** *a.* : جس میں چوڑی دھاریاں ہوں ؛ پٹی دار -

**Stripling,** *n.* : لڑکا ؛ نو عمر آدمی جس کے جسم نے ابھی پوری نشو و نما نہ پائی ہو -

**Strive,** *v. i.* ( strove, striven ) : (۱) بہت کوشش کرنا ؛ جد و جہد کرنا ؛ سعی ہونا - (۲) لڑنا ؛ ( کسی چیز سے ) مقابلہ کرنا ؛ سبقت لے جانے کی کوشش کرنا ؛ قابو پانے کی ' غالب آنے کی کوشش کرنا -

*s. together, s. with each other* : لڑنا ؛ ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرنا -

**Strobile,** *n.* : صنوبر وغیرہ کا پھل -

**Strode** : دیکھو Stride -

**Stroke,** *n. & v. t. & i.* : (۱) وار ؛ ضرب ؛ ھاتھ - (۲) حملہ ( فالج وغیرہ کا ) - (۳) ھلہ ( کام وغیرہ کا ) ؛ ھاتھ ( کشتی وغیرہ کھینچنے کی ایک کوشش ): جنبش - (۴) ( کھیلوں میں ھاتھ لگانے کا طریقہ (invented a new s. in cricket)- (۵) نہایت عمدہ ھاتھ ؛ استادی کا ھاتھ- (۶) ( قلم پنسل یا مو قلم کی ) ایک جنبش ؛ ایک شوشہ ؛ ایک کشش ؛ ایک ھنکا خط یا نشان ؛ اشارہ - (۷) گھنٹے کے بجنے کی آواز - (۸) وہ کشتی کھینے والا جو دنبالہ کشتی میں بیٹھتا ھے اور جس کے ساتھ ساتھ دوسرے چپو چلتے ھیں ؛ کھویوں کا اگوا - (۹) ( کشتی میں ) کھویوں کا اگوا ھونا -

*description is full of ss. from life* : بیان میں اکثر جگہ ایسے اشارے ھیں کہ واقعات کی تصویر آنکھوں میں پھر جاتی ھے -

*down-s.* : نیچے کا شوشہ -

*finishing s.* : آخری اور کاری ضرب ؛ وہ ھاتھ جس میں خاتمہ ھو جائے -

*finishing ss.* : خاتمے کا کام ؛ خاتمے کا بند -

*golfer does hole in five ss.* : گولف کھیلنے والا پانچ ھاتھوں میں گیند گھچی میں پہنچا دیتا ھے -

*it is on the s. of nine* : نو بجنے کو ھے -

*row a fast, slow, long, etc., s.* : ( کشتی چلانے میں ) تیز آھستہ یا لمبے ھاتھ چلانا -

*row s., pull s.* : اگوا ھونا -

*s. of business* : کامیاب معاملہ ؛ وہ معاملہ جس میں فائدہ ھوا ھو -

*s. of genius* : بالکل نیا خیال ؛ اچھوتا خیال ؛ وہ بات جو پہلے کسی کو نہ سوجھی ھو -

*s. of luck* : حسن اتفاق ؛ خوبی تقدیر -

*s. of oar* : چپو کا ایک ھاتھ -

*s. of piston* : فشارے کا ایک دھکا -

*s. of wing* : بازو کی ایک جنبش -

*up-s.* : حرف کا اوپر کا شوشہ -

*was there on the s.* : ٹھیک وقت پر پہنچ گیا -

*with a s. of the pen* : ایک جنبش قلم میں -

**Stroke** (2) *v. t. &n.* : ھاتھ پھیرنا ؛ سہلانا (بہ طور فعل و اسم)-

*s. one or one's hair the wrong way* : غصہ دلا دینا ؛ ایسی باتیں کرنا کہ غصہ آجائے -

*s. one down* : دھیما کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ غصہ رفع کرنا-

**strokingly,** *adv.* : سہلاتے ھوے -

**Stroll,** *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹہلنا ؛ ھوا خوری کرنا ؛ چہل قدمی کرنا - ( ۲ ) ھوا خوری ؛ چہل قدمی - ( ۳ ) ( تھیٹر وغیرہ کا ) شھر شھر ' قصبے قصبے پھر کر تماشا دکھانا -

**stroller,** *n.* : چہل قدمی کرنے والا ؛ ٹہلنے والا -

**Stroma,** *n.* ( p. -ata ) : ( حیاتیات ) نسیج اساسی ؛ خلیے یا عضو کا ڈھانچا جو عموماً نسیج کی شکل رکھتا ھے -

**stromatic,** *a.* : نسیجی -

**Strong,** *n.* : (comp. stronger, & sup. strongest, pr.-ngg-) ( ۱ ) مضبوط - (۲) مستحکم ؛ محکم - ( ۳ ) سخت ؛ ٹھوس - (۴) تندرست ؛ توانا - ( ۵ ) پکا ؛ پختہ ؛ استوار ؛ راسخ - (۶) طاقت ور ؛ قوی - (۷) بڑا ؛ کثیرالتعداد - (۸) زبردست ؛ با اثر؛

با اقتدار - ( ۹ ) قابل ؛ لائق - ( ۱۰ ) پر زور ؛ معرکے کا -
( ۱۱ ) مدلل ؛ موثر - ( ۱۲ ) تیز ؛ گہرا ( رنگ وغیرہ ) ؛ بھاری '
بلند ( آواز ) - ( ۱۳ ) تند ؛ تیز ' شدید ؛ قوی ؛ سخت -
( ۱۴ ) ( علم صرف ) بے قاعدہ ؛ وہ فعل جس کا ماضی وغیرہ
حرف علت کے بدلنے سے بنتا ہو -

*a s. candidate* : قوی امید وار جس کے جیتنے کی امید ہو -

*a s. combination* : قوی اتحاد ( ان لوگوں کا مجموعہ جو مل کر بہت کچھ کرسکتے ہوں ) -

*a s. detachment* : ( فوج کا ) بڑا دستہ ( تعداد میں ) -

*a s. literary style* : بلیغ یا قوی انداز بیان ( جو کم الفاظ میں مطلب کو وضاحت سے ادا کردے ) -

*a s. man* : طاقت ور آدمی -

*a s. market* : چڑھا ہوا یا چڑھتا ہوا بازار ( جس میں قیمتیں بڑھی ہوئی ہوں یا بڑھ رہی ہوں ) -

*are you quite s. again* : کیا اب تم بالکل اچھے ہوگئے ہو -

*by the s. arm* or *hand* : زبردستی ؛ بزور -

*come it s., go it s.* : زور شور سے کرنا ( کوئی چیز ) ؛ انتہا کو پہنچا دینا -

*a company 200 s.* : دو سو سپاہیوں کا دستہ -

*gave s. support* : پوری قوت سے حمایت کی -

*going s.* : ( عامیانہ ) بڑے زور ہیں ؛ زوروں میں ہیں ( اس موقع پر کہتے ہیں جب کوئی شخص دوڑ میں یا کسی کام میں زور شور سے مصروف ہو یا اس کی تندرستی وغیرہ بہت اچھی ہو) -

*has a s. hold upon or over* : بہت اثر رکھتا ہے -

*how many s. are you ?* تمہاری کیا تعداد ہے -

*is as s. as a horse* : بڑا جفا کش اور محنتی ہے -

*is s. against compromise* :- سمجھوتے کا سختی سے مخالف ہے

*s. -box* : تجوری -

*s. breath* : بد بودار سانس -

*s. butter , bacon* : بساندا مکھن یا سور کا گوشت -

*s. constitution* : مضبوط کاٹھی -

*s. drinks, s. water* : شراب -

*s. fleet or army* : زبردست بیڑا یا فوج ( تعداد اور ساز و سامان دونوں کے اعتبار سے ) -

*stronghold* : ( ۱ ) قلعہ - ( ۲ ) ( کسی خیال یا نظریے کا) گھر -

*s. in Greek* : یونانی میں قابل -

*s. in health* : تندرست -

*s. language* :- سخت الفاظ (گالیاں یا ایسے الفاظ جن سے ہتک ہو)

*s. man* : دبنگ حاکم ؛ دبنگ آدمی -

*s. meat* : ( بائبل ) قوی غذا ؛ ( مجازاً ) ثقیل لقمہ ( وہ نظریہ یا عمل جس کے قبول کرنے کی صلاحیت ان لوگوں میں ہو جو خاص طور پر مضبوط طبیعت یا غیر معمولی بصیرت رکھتے ہیں ) -

*s. measures* : سخت تدابیر ؛ سخت احکام -

*s. -mind* : معقول طبیعت ؛ قوی طبیعت ( جس پر جذبات وغیرہ کا اثر کم ہو ) -

*s.-minded* : (۱) قوی طبیعت کا - ( ۲ ) عورت جو مرد کے ساتھ ذہنی اور قانونی مساوات کا دعویٰ کرتی ہو -

*s. nerve* : قوی اعصاب ؛ مضبوط دل ( جس پر خوف غصے وغیرہ کا اثر کم ہو ) -

*s. onion, cheese* : تیز خوشبو رکھنے والی پیاز یا پنیر -

*s.- room* : محفوظ کمرہ ( فولاد وغیرہ کا بنا ہوا قیمتی چیزیں رکھنے کے لیے ) -

*s. situation* : موثر موقع ( ناٹک یا افسانے کا وہ موقع جو ناظرین یا تماشائیوں پر بہت اثر کرے ) -

*s. tea etc.* : کڑی یا تیز چاے وغیرہ -

*s. voice* : بلند یا تیز آواز -

*the s.* : تندرست لوگ -

**strongish**, *a.* : کسی قدر مضبوط ؛ مستحکم ؛ تندرست ؛ سخت ؛ تیز ؛ موثر وغیرہ -

**strongly**, *adv.* : مضبوطی سے ؛ استحکام سے ؛ سختی سے ؛ شدت سے ؛ زور شور سے ؛ موثر طریقے سے وغیرہ -

**Strontia**, ( -sha- ) *n.* **Strontian**, *n.* & *a.* : (۱) اسٹرونشم کا آکسائیڈ جس کے شورے ( نائٹریٹ ) سے آتشبازی میں سرخ رنگ کے شعلے پیدا ہوتے ہیں - ( ۲ ) اسٹرونشم کا یا اسٹرونشم آکسائیڈ کا -

**Strontium**, *n.* : اسٹرونشم ' سیاہی مائل زرد رنگ کی ایک دھات -

**Strop**, *n.* & *v. t.* : (۱) چمڑے کا ٹکڑا جس پر استرا تیز کرتے ہیں - (۲) استرا تیز کرنے کی مشین - ( ۳ ) ( چمڑے لوہے یا رسی کا ) پٹا جو چرخی میں پہنا دیا جاتا ہے - (۴) چمڑے پر تیز کرنا ' مشین سے تیز کرنا ( استرا ) -

**Strophe**, *n.* : (۱) قدیم یونانی رقص کا بھاؤ - (۲) وہ گیت جو اس کے ساتھ گایا جاتا تھا ؛ اسٹروفے -

*s., antistrophe, epode* :- قدیم یونانی کورس کے گیت کے تین حصے

**Strophic**, *a* : اسٹروفے کا ؛ اسٹروفے کے طرز کا -

**Strove**: دیکھو Strive -

**Strow** (-o) *v. t.* (pp. Strown or- ed) : ( قدیم ) اب اس کی جگہ strew آتا ہے -

**Struck** : دیکھو strike -

**Structure** (- tsher ), *n.* : (۱) ساخت ؛ بناوٹ ؛ ترکیب - (۲) پورا ڈھانچہ ( کسی چیز کا) - (۳) مرکب چیز - (۴) کوئی چیز جو خاص بناوٹ رکھتی ہو ؛ تعمیر ؛ عمارت -

**structural**, *a.* : ساخت یا بناوٹ کے متعلق -

**structurally**, *adv.* : ساخت کے اعتبار سے -

(-) **structured**, *a.* : ( - ) ساخت کا -

**structureless**, *a.* : جس کی کوئی خاص بناوٹ نہ ہو ؛ بے ترکیب -

**Struggle**, *v i.* & *n.* : (۱) ہاتھ پیر مارنا ( اس شخص کا جسے کوئی پکڑے ہو' چھوٹنے کے لیے) - (۲) سخت کوشش کرنا - (۳) لڑنا ( کسی چیز سے ) ؛ قابو پانے یا غالب آنے کی کوشش کرنا ؛ کشمکش ہونا ( دو شخصوں یا چیزوں میں ) - (۴) بڑی دقت سے یا کشمکش کے بعد آگے بڑھنا یا گزرنا ؛ چڑھنا یا اترنا (کسی مقام سے)- (۵) کشمکش ؛ کتم کتھا ؛ گھمسان لڑائی ؛ سخت مقابلہ ؛ سخت کوشش ؛ جد و جہد ؛ ہاتھ پیر مارنا -

*the s. for existence* : تنازع للبقا ؛ اجسام حیوانی کا باہمی مقابلہ ؛ انتخاب طبعی میں یہ کوشش کہ دوسروں کو فنا

کر کے خود باقی رہیں -

**struggler,** *n.* : سخت کوشش کرنے والا ' ہاتھ پیر مارنے والا -

**struggling,** *a.*: جسے روزی کمانے یا شہرت حاصل کرنے کے لیے بڑی کشمکش کرنی پڑی ہو ( مثلاً *a s. artist*) -

**strugglingly,** *adv.* : بڑی کشمکش سے ؛ سخت کوشش سے ؛ ہاتھ پیر مارتے ہوئے -

**Struldbrug,** *n.* : سخت جان؛ ( سفر نامہ گلیور میں) اُن اشخاص میں سے ایک شخص جنہیں یہ سزا ملی تھی کہ ہمیشہ زندہ رہیں-

**Strum,** *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) پیانو وغیرہ چھیڑنا ( خصوصاً اناڑی پن سے ) - (۲) اناڑی پن سے چھیڑے ہوے ساز کی آواز -

**Struma,** *n.* (pl.-ae) : (۱) خنازیر کا مرض - (۲) گھینگھا - (۳) ( نباتیات ) گلٹی ( درخت کے کسی حصے میں )-

**strumose, strumous,** *aa.* : گلٹی دار -

**Strumpet,** *n.* : کسبی ؛ فاحشہ عورت -

**Strung :** دیکھو string -

**Strut,** *v. i.* & *n.* : اکڑ کر چلنا؛ ملک کر چلنا -

**struttingly,** *adv.* : اکڑ کر ؛ اکڑتے ہوئے -

**Strut,** *n* & *v. t.* : آڑ : خصوصاً وہ لکڑی جو چھت وغیرہ کو سہارا دینے کے لیے ترچھی لگائی جاتی ھے ؛ آڑ لگانا -

**Struthious,** *a.* : شتر مرغ کا ؛ شتر مرغ کا سا ؛ شتر مرغ کے خاندان کا -

**Strychnia, Strychnin** ( e ) ( -k- ), *nn.* : کچلا ؛ ایک زھریلی دوا -

**strychnic,** *a.* : کچلے کا -

**strychn (in) ism,** *nn.* : کچلے کا مضر اثر ؛ جو کچلے سے ہو جائے -

**Stuart,** *n.* : انگلستان کے بادشاھوں کا ایک خاندان -

*The Ss.* : جیمس اول ' جیمس ثانی ' ملکہ میری اور ملکہ این -

**Stub,** *n.* & *v. t.* : (۱) ٹھنٹھ ( درخت وغیرہ کا ) ؛ ٹوٹے ہوئے دانت کی جڑ - (۲) پنسل' سگار وغیرہ کا بچا ہوا ٹکڑا - (۳) ٹھنٹھ کو جڑ سے اکھاڑ دینا ( زمین کو ٹھنٹھ سے صاف کر دینا ) -

*s.-iron* : پرانی کیلوں کا لوھا ' جو پرانی کیلوں نعلوں وغیرہ سے بنتا ھے اور بندوق کی نلی بنانے میں کام آتا ھے -

*s.- mortise* : وہ چیز جو چول میں پوری طرح داخل نہ ہو -

*s.-tenon* : " " ایضاً

*s. one's toe* : پیر کی انگلی کا ( کسی چیز سے ٹھوکر کھا کر ) زخمی ہو جانا -

**stubby,** *a.* : ٹھنٹھ کا سا -

**Stubble,** *n* : (۱) پودوں کے ٹھنٹھ جو کھیت کے کٹنے کے بعد باقی رہ جاتے ہیں - (۲) خشخشی بال ؛ خشخشی داڑھی -

**stubbly,** *a.* : (۱) جہاں پودوں کے ٹھنٹھ کثرت سے ہوں - (۲) خشخشی؛ سخت اور چھوٹے بالوں کی؛ کھونٹی دار -

**Stubborn,** ( -ern ) *a.* : (۱) ضدی ؛ ہٹیلا ؛ سرکش ؛ متمرد - (۲) ضد کا ؛ ہٹیلے پن کا ؛ سرکشانہ ؛ متمردانہ -

*facts are s. things* : واقعات کو توڑ مروڑ کر نظریوں کے مطابق کرنا ممکن نہیں ھے -

**stubbornly,** *adv.* : سختی سے؛ ضد کے انداز سے ؛ ہٹیلے پن سے ؛ سرکشی سے ؛ تمرد -

**stubbornness,** *n.*: ضد کا مادہ ؛ ہٹیلا پن ؛ سرکشی؛ تمرد -

**Stucco,** *n.* ( pl. -oes ) & *v. t.* : (۱) ایک طرح کا مسالہ یا گچ جو استرکاری میں اور آرائش کے کام میں استعمال ہوتی ھے- (۲) اس مسالے سے استرکاری کرنا -

**Stuck** ( -up ) : دیکھو Stick -

**Stud,** *n.* & *v. t.* : (۱) گل میخ جو کہیں جڑی ہوئی ہو ( خصوصاً آرائش کے لیے ) - (۲) دونوکی کیل جو جہاز کی زنجیر کی ہر کڑی میں لگی ہوتی ھے- (۳) استد؛ دھرا بٹن خصوصاً قمیص کے گلے کا بٹن- (۴) کھمبا جس میں لکڑی کی تختیاں جڑی جاتی ہیں - (۵) گل میخیں جڑنا ( عموماً اوت کی دیوار میں مضبوطی کے لیے ) ؛ گل میخیں لگانا یا بنانا ( آرائش کے لیے ) - (۶) بکھرا ہوا ہونا ؛ جا بجا ہونا -

*collar-s.* : بڑا استد جو چار سوراخوں سے گزرتا ھے -

*studded* : (۱) جڑا ہوا ؛ جس پر گل میخیں جڑی ہوں - (۲) ڈھکا ہوا ( درختوں ' تاروں وغیرہ سے ) -

**studding,** *n.* : چوبی کام جس میں استرکاری اور تختہ بندی دونوں شامل ہیں -

**Stud,** *n.* : استد؛ گھوڑوں کی ایک تعداد جو نسل کشی' گھڑ دوڑ ' شکار یا گاڑی میں جوتنے کے لئے رکھی گئی ہو -

*s. -book* : گھوڑوں کا نسب نامہ -

*s. -farm* : گھوڑوں کا کھیت یا فارم -

*s. -horse* : سانڈ گھوڑا -

**Studding-sail** ( stunsl ), *n.* : زاید باد بان جو ھلکی ہوا میں مربع باد بان کو اور لمبا کرنے کے لیے اس کے سرے پر لگا دیا جاتا ھے-

**Student,** *n.* : (۱) طالب علم - (۲) وہ شخص جو طالب علمانہ زندگی بسر کرتا ہو - (۳) کسی خاص علم یا فن کا مطالعہ کرنے والا - (۴) ( انگلستان کے بعض کالجوں میں ) وظیفہ یاب -

*s. interpreter* : ( برطانوی ) ایشیائی سفارتخانوں کے ملازم -

**studentship,** *n.* : وظیفہ -

**Studio,** *n.* : (۱) اسٹوڈیو ؛ نقاش فوٹو گرافر وغیرہ کا کام کرنے کا کمرا - (۲) وہ کمرا جس میں فلم بنانے کے لیے ناٹک کا تماشا کیا جاتا ھے - (۳) ( جمع ) فلم کمپنی کا کارخانہ - (۴) لاسلکی کے اسٹیشن کا کوئی کمرا جہاں سے پیام وغیرہ بھیجا جاتا ھے -

**Studious,** *a.* : (۱) محنت سے پڑھنے والا ؛ مطالعے میں مصروف رہنے والا ؛ مطالعے کا شائق- (۲) کوشاں؛ سرگرم؛ خاص اهتمام کرنے والا ( کسی کام میں ) - (۳) خواھاں؛ متمنی؛ دل سے چاھنے والا ؛ ہر وقت مد نظر رکھنے والا ( کسی بات کو ) - (۴) جس میں خاص ارادہ اور اهتمام ہو ؛ غیر معمولی ؛ خاص ( توجہ ' احتیاط وغیرہ ) -

**studiously,** *adv.* : بڑی محنت سے ؛ خاص اهتمام سے ؛ بڑی سرگرمی سے -

**studiousness,** *n.*: مطالعے کا شوق ؛ سرگرمی اور انہماک ( مطالعے میں ) -

**Study,** *n.* : (۱) مد نظر ؛ کوششوں کا مرکز یا مقصد ؛ وہ چیز جس کے لیے کوشش کی جائے- (۲) (اب عموماً "brown s." استعمال کرتے ہیں ) فکر ؛ غوطہ - (۳) مطالعہ ؛ کتب بینی ( اکثر جمع میں آتا ھے ) - (۴) تحصیل ( کسی خاص علم یا فن کی ) ؛

مطالعہ - (۵) موضوع ؛ مطالعے کے قابل چیز - (۶) ( نقاشی ) خاکہ جو مشق کے لیے بنایا جاے ؛ مشقیہ تصویر - (۷) ( موسیقی ) نغمہ یا تحریر نغمہ جو امتحان یا شوق کے لیے ہو ؛ مشقیہ نغمہ - (۸) ( تھیٹر ) پارٹ سیکھنے والا - (۹) مطالعے کا کمرا ؛ کام کرنے کا کمرا ؛ دفتر -

*continue your ss.* : اپنا مطالعہ جاری رکھو -

*good-s.* : جو اپنا پارٹ اچھی طرح یاد کرتا ہے -

*is in a brown s.* : محویت کے عالم میں ہے -

*make a s. of* : (۱) حاصل کرنے کی کوشش کرنا - (۲) تحقیق کرنا -

*slow-s.* : جو اپنا پارٹ یاد کرنے میں سست ہو -

**Study**, *v. t. & i.* : (۱) مطالعہ کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ غور کرنا ( کسی مسئلہ پر ) - (۲) غور سے دیکھنا ( کسی چیز کو ) - (۳) تحصیل میں مصروف ہونا ( خصوصاً کسی علم کی ) - (۴) ( قدیم ) فکر میں ڈوبا ہونا ؛ غوطے میں ہونا - (۵) خاص طور پر کوشش کرنا ؛ خاص طور پر خیال رکھنا ؛ اہتمام کرنا -

*s. a book* : کتاب کا مطالعہ کرنا ؛ غور سے پڑھنا -

*s. for the bar* : قانون کی تحصیل میں مصروف ہونا ؛ قانون پڑھنا -

*s. one's part* : اپنا پارٹ زبانی یاد کرنا -

*s. out* : غور و فکر کے بعد معلوم کرلینا ؛ پتا چلا لینا -

*s. up* : امتحان کے لیے یا کسی خاص مقصد کے لیے مطالعہ کرنا -

**studied** : (۱) بالقصد ؛ جو قصداً کیا جاے - (۲) جس میں تصنع یا تکلف ہو -

**studiedly**, *adv.* : (۱) خاص کر کے ؛ بالقصد - (۲) تصنع یا تکلف کے ساتھہ -

**Stuff**, *n. & v. t. & i.* : (۱) مادہ ؛ خام جنس جس سے دوسری اشیا بنائی جاتی ہیں ؛ چیز ؛ شے - (۲) ادنی کپڑا - (۳) مہمل چیز ؛ فضول چیز ؛ مہملات ؛ لغویات - (۴) ( عامیانہ ) روپیہ - (۵) ٹھونسنا ؛ بھرنا ؛ اس قدر بھرنا کہ پھول جاے ؛ ٹھونس ٹھونس کر بھرنا - (۶) دھوکا دینا ؛ الو بنانا - (۷) حلق تک ٹھونس لینا ؛ ندیدوں کی طرح بہت سا کھا جانا -

*a head stuffed with romance* : وہ سر جس میں رومان کا سودا ہو -

*bread-ss.* : وہ چیزیں جن سے روٹی بنتی ہے -

*doctors's.* : دوا -

*do your s.* : ( عامیانہ ؛ امریکا ) اپنے کرتب دکھاؤ ؛ اپنا کام کئے جاؤ -

*food-ss.* : اشیاے خوردنی -

*green s., garden s.* : ترکاریاں -

*has good s. in him* : اس میں اچھا جوہر ہے ؛ اس میں اچھا مادہ ہے -

*hot s.* : ( عامیانہ ) دیکھو Hot -

*household s.* : ( قدیم ) گھر کا سامان ؛ فرنیچر وغیرہ -

*inch s.* : ایک انچ موٹے تختے -

*s. and nonsense* : لغو ؛ مہمل -

*s. child etc.* : بچے وغیرہ کو ٹھنسانا ؛ بہت سا کھلا دینا -

*s. gown* : اونی گون ( وہ بیرسٹر پہنتے ہیں جنھیں ہنوز ریشمی جبہ پہننے کا حق نہیں ہے ) -

*stuffed birds, beasts* : مرے ہوے پرند یا جانور ( جن کی کھال میں کوئی چیز اس طرح بھر دیتے ہیں کہ وہ اپنی اصلی جسامت میں نظر آنے لگتے ہیں ) -

*stuffed fowl etc.* : مسالہ بھرا مرغ وغیرہ ( جس میں مسالہ بھر کر پکاتے ہیں ) -

*stuffing-box* : مشین کا وہ خانہ جس میں بھرتی کی وجہ سے ہوا کی گنجائش نہ ہو صرف گز ( rod ) جاسکتا ہو -

*the s.* : کسی چیز کا موجودہ ذخیرہ -

*the s. to give them* : برتاو کا صحیح طریقہ ؛ کام کا صحیح طریقہ -

*thick s.* : ۴ انچ سے زیادہ موٹے تختے -

( - ) **stuffer**, *n.* : ( - ) بھرنے والا -

**stuffing**, *n.* : بھرتی ؛ وہ چیز جو کسی چیز کے اندر بھری جاے -

**Stuffy**, *a.* : (۱) ( کمرہ ، وادی وغیرہ ) جس میں دم گھٹتا ہو ؛ جہاں ہوا بند ہو - (۲) ( امریکا ) خفا ؛ کبیدہ خاطر ؛ روٹھا ہوا -

**stuffiness**, *n.* : بند ہونا -

**Stuggy** : دیکھو Stock -

**Stultify**, *v. t.* : (۱) تردید کرنا ؛ مہمل ثابت کرنا ؛ لغو ثابت کرنا ( ایک بیان کا دوسرے بیان کو ، ایک مقرر کا دوسرے مقرر وغیرہ کو ) - (۲) ( کسی واقعے کو یا اپنے آپ کو ) مضحکہ بنا دینا ؛ تضحیک کرنا - (۳) باطل کردینا ( کسی چیز کو ، اپنے دعوے کو ) ؛ اپنے قول یا فعل کی خود تردید کرنا -

**stultification**, *n.* : تردید ؛ تضحیک ؛ ابطال ؛ باطل کرنا -

**Stum**, *n. & v. t.* : (۱) انگور کا عرق جس میں اچھی طرح جوش نہ اٹھا ہو ؛ کچی انگوری شراب - (۲) جوش نہ اٹھنے دینا ( شراب کے پیپے میں ) ؛ دوا ڈال دینا تاکہ جوش نہ اٹھے -

**Stumble**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹھوکر کھانا - (۲) غلطی کرنا ؛ چوکنا - (۳) الجھنا ؛ بگڑنا ؛ خفا ہونا ( کسی بات پر ) - (۴) رکنا ؛ تامل ہونا ؛ پس و پیش ہونا ( اخلاقی اصول کی بناء پر ) - (۵) اتفاق سے پا جانا ؛ اتفاق سے معلوم کرلینا یا دریافت کر لینا - (۶) ( قدیم ) پس و پیش میں ڈالنا - (۷) ٹھوکر -

*s. along* : قدم قدم پر ٹھوکر کھاتے ہوئے چلنا -

*stumbling-block* : رکاوٹ ؛ مانع ؛ سنگ راہ -

**stumblingly**, *adv.* : گرتا پڑتا ؛ ٹھوکریں کھاتا ہوا -

**Stumer**, *n.* : (۱) ( عامیانہ ) بیکار چک ؛ جعلی چک - (۲) جعلی سکہ ؛ جعلی نوٹ -

**Stump**, *n. & v. i. & t.* : (۱) ٹھنٹھہ ( درخت یا کٹے ہوئے ہاتھہ پیر کا ) ؛ ٹنڈ - (۲) ٹوٹے ہوئے دانت کی جڑ - (۳) پنسل کا ٹکڑا ؛ سگار کا ٹکڑا (جو بیکار ہو گیا ہو) - (۴) پرانا بیکار برش - (۵) ( جمع ، مزاحاً ) ٹانگیں ( stir one's ss. ) - (۶) درخت کا ٹھنٹھہ جس پر مقرر کھڑا ہوکر تقریر کرے - (۷) ( کرکٹ کے تین وکٹوں میں سے ایک ) وکٹ ؛ ڈنڈا - (۸) اسٹمپ ؛ لپٹے ہوئے کاغذ یا کسی اور چیز کا چھوٹا سا بیلن جس کے دونوں سرے مخروطی ہوتے ہیں اور ڈرائینگ میں پنسل کی لکیروں کو ہلکا کرنے وغیرہ کے کام آتا ہے - (۹) اکڑی ہوئی ٹانگوں سے کھٹ پٹ کرتے چلنا جیسے کوئی لکڑی کے پاؤں سے چلتا ہے ) - (۱۰) ( بول چال ) ( سوال وغیرہ کا انسان کو ) چکر میں ڈال دینا ؛ الجھن میں ڈال دینا ؛ چکرا دینا - (۱۱) ( کرکٹ ) ( کھیلنے والے کو جب وہ

مقررہ دائرہ سے باہر ہو ) وکٹ پر گیند مار کر آوٹ کردینا - (۱۲) ( عامیانہ ) وکٹ کیپر - (۱۳) سیاسی تقریر بازی کرنا ؛ ( کسی حصۂ ملک میں ) عوام میں سیاسی تقریریں کرتے پھرنا - (۱۴) ( ڈرائینگ ) اسٹمپر سے کام لینا ؛ پنسل کی لکیروں کو ہلکا کرنا وغیرہ - (۱۵) ( عامیانہ ) مطالبہ ادا کردینا ؛ ( روپیہ ) نکال کر دینا -

*I am stumped* : میں بڑے چکر میں ہوں ؛ کچھ سمجھ میں نہیں آتا -

*on the s.* : سیاسی تقریر بازی یا جد و جہد میں مصروف -

*s. oratory* : سیاسی تقریر بازی -

**stumper**, *n.* : (۱) بے ڈھب سوال ' چکر میں ڈال دینے والا مسئلہ وغیرہ - (۲) ( کرکٹ ) ( کھیلنے والے کو جب وہ مقررہ دائرہ سے باہر ہو ) وکٹ پر گیند مار کر آوٹ کرنے والا -

**Stumpy**, *a.* : (۱) چھوٹے قد اور گٹھے ہوئے جسم کا ( آدمی ) - (۲) چھوٹی اور موٹی چیز -

**stumpily**, *adv.* : چھوٹے قد اور گٹھے ہوئے جسم کے ساتھ -

**stumpiness**, *n.* : چھوٹا اور گٹھا ہوا ہونا ؛ چھوٹا اور موٹا ہونا -

**Stun**, *v. t.* : (۱) ( آواز کا ) کانوں کو سن کردینا ؛ ہوش غائب کردینا - (۲) ( ضرب کا یا صدمے کا کسی شخص کو ) بے ہوش کردینا ؛ اس قدر متاثر کرنا کہ چکر کھا کر گر پڑے ؛ ہوش و حواس غائب کردینا ؛ کمر توڑ دینا -

**stunner**, *n.* : غضب کی چیز ؛ قیامت کی چیز ؛ اعلیٰ درجے کی چیز ؛ غضب کا حسین ' قابل وغیرہ -

**stunning**, *a.* : ( عامیانہ ) نہایت عمدہ ؛ غضب کا ؛ قیامت کا -

**stunningly**, *adv.* : بے حد ؛ بے انتہا -

**Stundism, Stundist** (-oo-) *nn.* : روس کے کسانوں کا ایک مذہبی فرقہ جس نے کلیسا کی رسوم کو ترک کردیا تھا اور اپنے عقیدے کی بنا بائبل کے روسی ترجمے پر رکھی تھی جو سنہ ۱۸۶۱ع میں ہوا تھا -

**Stung**: دیکھو Sting -

**Stunk**: دیکھو Stink -

**Stunsail, Stuns'l**, = دیکھو Studding-Sail

**Stunt**, *v. t.* : ( عامیانہ ) باڑھ کو روکنا ؛ باڑھ مارنا ؛ ترقی یا نشو و نما کو روکنا -

*stunted* : جس کی باڑھ ماری گئی ہو یا ترقی رک گئی ہو -

**Stunt**, *n.* : ( عامیانہ ) (۱) بہترین کام ؛ کمال ؛ کارنمایاں ؛ خاص کرتب ؛ وہ کام جس میں اپنا کمال دکھانا مقصود ہو - (۲) اشتہار کی ترکیب ؛ وہ کام جو اشتہار کے لیے کیا جائے ؛ اشتہاری حرکت -

**Stupe**, ( or -*opp* ) *n.* & *v. t.* : (۱) فلالین کا ٹکڑا وغیرہ جسے گرم پانی میں ڈال کر نچوڑتے ہیں اور اس سے جسم کے کسی حصے کی سینک کرتے ہیں - (۲) نرم چھوٹی پٹی جو زخم پر باندھنے کے لیے استعمال ہوتی ہے - (۳) فلالین وغیرہ کو گرم پانی میں تر کرکے اس سے سینک کرنا -

**Stupe**, *n.* : ( عامیانہ ) بیوقوف ؛ الو -

**Stupefy**, *v. t.* : مدہوش کر دینا ؛ مخبوط کر دینا ؛ دماغ مختل کر دینا -

**stupefacient**, *a.* & *n.* : ( طب ) (۱) مخدر - (۲) مخدر دوا -

**stupefaction**, *n.* : مدہوشی ؛ مخبوط کرنے والا -

**stupefactive**, *a.* : مدہوش کرنے والا ؛ مخبوط کرنے والا ؛ مخدر -

**stupefier**, *n.* : مدہوش کرنے والا ' مخبوط کرنے والا -

**Stupendous**, *a.* : عظیم الشان ؛ عظیم ؛ زبردست ؛ نہایت سخت ؛ سنگین -

**stupendously**, *adv.* : ؛ ت ' بے حد -

**stupendousness**, *n.* : عظمت ؛ بہت زبردست یا سنگین ہونا ( جرم وغیرہ کا ) -

**Stupeous**, *a.* : ( حشراتیات ) ( وہ کیڑا ) جس کے بال ٹوٹی ہوئی رسی کے سرے کی طرح لمبے گچھے دار ہوں -

**Stupid**, *a.* & *n.* : (۱) مدہوش ؛ مخبوط - (۲) کند ذہن ؛ غبی ؛ ٹھس ؛ بے وقوف ؛ بے وقوفی کی ' بے تکی ( بات وغیرہ ) - (۳) بے لطف ؛ پھیکا - (۴) ( بول چال ) بے وقوف آدمی -

**stupidity**, *n.* : کند ذہنی ؛ بے وقوفی -

**stupidly**, *adv.* : (۱) بے وقوفی سے ؛ بے وقوفوں کی طرح - (۲) بے لطفی سے -

**Stupor**, *n.* : (۱) مدہوشی ' مخبوط الحواسی ' غفلت - (۲) استعجاب کی حالت جس میں آدمی کچھ کر نہ سکے ؛ منہ کھول کر رہ جانا -

**stuporous**, *a.* : ( طب ) مخدر -

**Stupose**, *a.* : ( نباتیات ' حیوانیات ) جس میں لمبے لمبے بالوں کے گچھے ہوں -

**Sturdy**, *a.* : (۱) مضبوط جسم کا ؛ قوی ہیکل ؛ موٹا تازہ ؛ ہٹا کٹا - (۲) مضبوط ؛ قوی ؛ گٹھا ہوا ( جسم وغیرہ ) - (۳) سخت ' زبردست ( مزاحمت ' مقابلہ وغیرہ ) -

*s. beggar* : ہٹا کٹا فقیر -

**sturdily**, *adv.* : مضبوطی سے ؛ زور شور سے ؛ زبردست طریقے سے -

**sturdiness**, *n.* : مضبوطی ؛ قوت ؛ گٹھا ہوا ہونا -

**Sturdy**, *n.* : بھیڑوں کا دوران سر جو دماغ میں کینچوے ہونے کی وجہ سے ہو جاتا ہے -

**sturdied**, *a.* : دوران سر میں مبتلا -

**Sturgeon** (-*jn*), *n.* : اسٹرجن ؛ بڑی قسم کی مچھلی جو شارک سے مشابہ ہوتی ہے -

*Sturm und Drang* : دیکھو Storm & Stress -

**Stutter**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ہکلانا - (۲) ہکلا کر کہنا - (۳) ہکلانے کا فعل ؛ ہکلانے کی عادت -

**stutterer**, *n.* : ہکلا -

**stutteringly**, *adv.* : ہکلا ہکلا کر -

**Sty**, *n.* ( pl.-*ies* ) & *v. t.* & *i.* : (۱) سوروں کا باڑا ؛ سور خانہ ( Pigsty ) - (۲) ( مجازاً ) ذلیل یا گندا مکان - (۳) قحبہ خانہ ؛ چکلا - (۴) سور باڑے میں رہنا یا رکھنا ؛ ذلیل یا گندے مکان میں رہنا یا رکھنا -

**Sty, Stye**, *n.* : گوہانجنی ؛ گوہیری ؛ انجن ہاری ( پھنسی جو پلک کے نیچے نکل آتی ہے ) -

**Stygian**, *a.* : (۱) عالم زیریں کا ؛ دوزخ کا ؛ دریائے اسٹائکس

Styx کا ( یونانی دیو مالا میں عالم زیریں یا دوزخ کا ایک دریا ہے ) - (۲) تاریک ؛ اندھیرا ؛ بھیانک -

**Style**, *n.* & *v. t.* : (۱) قدیم زمانے کا آلہ جس کا ایک سرا نوکدار ہوتا تھا اور اس سے تختی پر موم لگا کر لکھتے تھے؛ دوسرا سرا کند تھا اور مٹانے کے کام آتا تھا ؛ لکھنے کی سلائی ؛ اسٹائل - (۲) ( شعر ) قلم یا پنسل - (۳) اسٹائل کے شکل کی کوئی چیز مثلاً کندہ کاری کی سوئی یا ابریہ یعنی وہ سوئی کی شکل کی چیز جو کنپٹی کی ہڈی کے نیچے نکلی ہوئی ہوتی ہے - (۴) طرز ؛ اسلوب ( تحریر تقریر یا کسی کام کے کرنے کا ) - (۵) اسلوب بیان ؛ طرز ادا ( شاعر یا انشا پرداز کا ) ؛ طرز ( مصور یا کسی اور صناع کا ) - (۶) القاب ؛ پورا نام یا پورا خطاب ؛ کسی چیز کا پورا نام - (۷) امتیازی شان ؛ خاص رنگ ( خصوصاً وضع اور آداب معاشرت وغیرہ میں ) - (۸) وضع ؛ انداز ؛ قسم - (۹) شکل ؛ ساخت ؛ نمونہ - (۱۰) مخاطب کرنا ( کسی نام ، لقب یا خطاب سے ) -

*decorated ss.* : کلیسائی طرز عمارت جو انگلستان میں سنہ ۱۲۷۲ سے ۱۳۷۷ تک رائج تھا اور اس کی خصوصیت پتھر کا اور ہر طرح کا بھاری آرائشی کام تھا -

*early English ss.* : کلیسائی طرز عمارت جو انگلستان میں عہد وسطیٰ میں رائج تھا ؛ اس کی خصوصیت نوک دار محراب ، تشتری اور پتھر کا ہلکا آرائشی کام تھا -

*perpendicular ss.* : کلیسائی طرز عمارت جو انگلستان میں ۱۳۵۰ سے ۱۶۰۰ تک رائج تھا ؛ اس کی خصوصیت پتلے ستون اور بڑے بڑے دریچے ہوتے تھے جو عمودی اور افقی خطوط سے تقسیم کئے جاتے تھے -

*good, bad s.* = *good, bad form* : دیکھو Form

*lapidary* or *monumental s.* : قبر کے کتبوں کا طرز -

*new s.* : سن کے ساتھ آتا ہے - اس سے مراد ہے گریگوری تقویم کے مطابق ( مخفف N. S. ) دیکھو Calendar -

*old s.* : سن کے ساتھ آتا ہے جس سے مراد ہے جولینی تقویم کے مطابق ( مخفف O. S. ) -

**styliform**, *a.* : اسٹائل کی شکل کا -

**stylish**, *a.* : وضع دار ؛ شان دار ؛ خاص وضع یا خاص رنگ کا -

**stylishly**, *adv.* : ایک امتیازی شان سے ؛ خاص وضع یا خاص رنگ میں -

**stylishness**, *n.* : وضع داری ؛ شان دار ہونا -

**Style**, *n.* : (۱) لوہے کی چھڑی جو دھوپ گھڑی کی سوئی کا کام دے - (۲) ( نباتیات ) گردن بقچہ ؛ بیضہ دان کا پتلا بڑھا ہوا حصہ جس پر سر بقچہ قائم ہوتا ہے -

**Style**, *n.* : stile کے غلط ہجے -

**Stylet**, *n.* : (۱) ایک پتلا نوک دار اوزار ( کپڑے باد بان وغیرہ میں سوراخ کرنے کے لیے ) ؛ سوجا - (۲) ( جراحی ) تار جو ربر کی نلی میں اسے سخت کرنے کے لیے لگا دیتے ہیں - (۳) ( جراحی ) سلائی -

**Stylist**, *n.* : (۱) صاحب طرز ؛ صاحب اسلوب ؛ وہ انشا پرداز جو ایک خاص اور عمدہ اسلوب بیان رکھتا ہے - (۲) وہ شخص جو اچھا اسلوب بیان اختیار کرنے کی کوشش کرتا ہے ؛ جو طرز ادا کا خاص طور پر خیال رکھتا ہے -

**Stylistic**, *a.* : اسلوب بیان کے متعلق ؛ طرز تحریر کے متعلق -

**stylistically**, *adv.* : اسلوب بیان کے لحاظ سے -

**Stylite**, *n.* : منارہ نشین راہب ؛ قرون وسطیٰ کا راہب جو منارہ پر رہا کرتا تھا -

**Stylize**, *v. t.* : آرٹ کی کسی چیز کو کسی رسمی طرز پر ڈھالنا -

**stylized**, *a.* : رسمی طرز پر ڈھالا ہوا -

**Stylo**, *n.* ( colloq. abbr. pl.-os) : Stylograph ( بول چال ) کا مخفف -

*stylo-comb* : styloid کی ترکیبی صورت ؛ عضلات کے نام میں ابریہ کا یا اس کے متعلق -

*s. hyoid* : کنپٹی اور زبان کی جڑ کا عضلہ وغیرہ ؛ ابری لامی -

*s. maxillary* : کنپٹی اور جبڑے کا عضلہ وغیرہ ؛ ابری فکی -

**Stylobate**, *n.* : ستونوں کی ایک قطار یا کئی قطاروں کی مسلسل کرسی -

**Stylograph**, *n.* : ایک طرح کا سوت قلم ( فاونٹن پن ) جس میں پتی کی جگہ سوئی لگا کر لکھتے ہیں ؛ سوئی قلم -

**stylographic**, *a.* : سوئی قلم کا -

**stylographically**, *adv.* : سوئی قلم سے -

**Styloid**, *a.* & *n.* : (۱) ابریہ ؛ سوئی کی شکل کی چیز جو کنپٹی کی ہڈی کے نیچے نکلی ہوئی ہے - (۲) اس سے متعلق ؛ ابری -

**Stymie**, *n.* & *v. t.* : دیکھو Stimy -

**Stypic**, *a.* & *n.* : بہتے ہوئے خون کو روکنے والی ( چیز ) -

**Styrax**, *n.* : بعض درختوں اور جھاڑیوں کا نام جن کا گوند قیمتی ہوتا ہے -

**Styrian**, *a.* & *n.* : اسٹائریا کا باشندہ ( اسٹائریا قدیم سلطنت آسٹریا میں صوبہ خاص کا ایک علاقہ تھا ) -

**Styx**, *n.* : پریت ندی -

**Suabian**, *n.* : دیکھو Swabian -

**Suable**, *a.* : قابل نالش ؛ قابل دعوا -

**suability**, *n.* : قابل دعوا ہونا -

**Suasion** (swazhn), *n.* : سمجھانا بجھانا ؛ تفہیم ؛ ترغیب -

**suasive**, *a.* : تفہیمی -

**Suave**, *a.* : (۱) خوش خلق ؛ شائستہ - (۲) نرم ؛ شیریں ؛ میٹھا ؛ لطیف ؛ مفرح -

**suavity**, *n.* : خوش خلقی ؛ شائستگی ؛ شیرینی ؛ لطافت -

*Suaviter* ( swa- ) : بہت مضبوطی سے مگر نرم طریقے سے -

**Sub**, *n.* : (۱) ( بول چال ) subaltern کا مخفف ) فوج کا چھوٹا افسر کپتان سے نیچے درجے کا - (۲) subscription کا مخفف ) چندہ - (۳) substitute کا مخفف ) قائم مقام ؛ بدل - (۴) ( بول چال ) ( کسی کی ) جگہ پر کام کرنا ؛ قائم مقامی کرنا -

*Sub*, L. prep. : ( لاطینی حرف ) تحت ؛ نیچے ؛ میں -

*s. finem* : آخر میں ؛ آخری صفحات میں ( سبق وغیرہ کے ) ( مخفف *s. f.* ) -

*s. judice* (-joo-) : (۱) زیر تحقیقات عدالت ؛ پیش عدالت - (۲) زیر بحث ؛ زیر غور -

*s. rosa* ( -za ) : راز میں ؛ خفیہ ؛ مخفی ( اطلاع ، مشورہ وغیرہ ) -

*s. silentio* (-tio,-shio) : چپکے سے -

*s. voce* : (s. v.) - لفظ مذکور کی تحت میں ؛ تحت لفظ فلاں -

**Sub** -pref f. L, sub prep. & sub-pref. : (مرکب لاطینی الفاظ میں حسب ذیل معنی دیتا ھے) اس کی شکلیں *suc- sug- sum- sup- sur- sus-* بھی آتی ھیں - (۱) تحت یا نیچے (مثلاً *sub- ordinate, subjacent,*) - (۲) نیچے کی طرف ( مثلاً *subject, suppress* ) - (۳) نیچے سے ( مثلاً *subaudition,*) (۴) اخفا، پوشیدگی (مثلاً *subtract, suspend*) - (۵) حاوی ھونا ( مثلاً *subsume* ) - (۶) قربت ( مثلاً *suborn, summon* ) - (۷) کمتری ( مثلاً *subjoin, suburb* ) - (۸) تائید ؛ مدد ( مثلاً *subsidy, subaltern, subserve* ) - (۹) اضافہ ( مثلاً *suffix, supplement* ) - (۱۰) بدل ( مثلاً *subvention, substitute, supplant* ) - (۱۱) بعض صفات خصوصاً عضویات کی بعض اصطلاحوں میں " کسی چیز کے نیچے واقع ھونے والے " کے معنی پیدا کرتا ھے ( مثلاً *substernal* ) - (۱۲) بعض صفات میں " فروتر " کے معنی پیدا کرتا ھے ( مثلاً *subnormal, subhuman* ) - (۱۳) بعض انگریزی اور لاطینی اسما اور صفات میں " کسیقدر " " کم و بیش " وغیرہ کے معنی پیدا کرتا ھے ( مثلاً *subacid, subaquatic* ) - (۱۴) بعض اسما اور افعال میں ضمنی ' ثانوی وغیرہ کے معنی پیدا کرتا ھے ( مثلاً *subprefect, subheading* ) - (۱۵) بعض انگریزی اسماء میں زیرین کے معنی پیدا کرتا ھے ( مثلاً *subsoil, subway* ) - (۱۶) اضعافی صفات میں برعکس معنی پیدا کرتا ھے ( مثلاً *subdouble, subtriple* ) -

**Subabdominal**, *a.* : پیٹ کے نیچے کا ؛ تحت بطنی -

**Subacid**, *a.* : (۱) کسی قدر ترش ( لغوی اور مجازی معنی میں ) - (۲) ( کیمیا ) حامض خفیف -

**subacidity**, *n.* : (۱) کسی قدر ترش ھونا - (۲) حموض خفیف -

**Subagent**, *n.* : سب ایجنٹ ؛ ماتحت ایجنٹ ؛ ایجنٹ کا نمائندہ -

**subagency**, *n.* : سب ایجنسی ؛ سب ایجنٹ کا دفتر یا عہدہ -

**Subalpine**, *a.* : ( نباتیات ' حیوانیات ) اس پہاڑی علاقے کا جو کوہ آلپ کے نشیبی حصے میں واقع ھے ؛ تحت آلپی -

**Subandean**, *a.* : کوہ اینڈیس کے نشیبی حصے کا -

**Subapennine**, *a.* : کوہ اپینائن کے نشیبی حصے کا -

**Subapostolic**, *a.* : حواریوں کے عہد کے بعد کا -

**Subaquatic**, *a.* : ( ۱ ) تقریباً آبی یا دریائی ؛ جس میں دریائی جانوروں یا پرندوں کی اکثر خصوصیات موجود ھوں - ( ۲ ) زیر آب ؛ پانی میں ڈوبا ھوا -

**Subastral**, *a.* : ارضی -

**Subaural**, *a.* : کان کے نیچے کا ؛ تحت اذنی -

**Subaxillary**, *a.* : ( ۱ ) بغل کے نیچے کا ؛ تحت ابطی - ( ۲ ) ( نباتیات ) زیر بغلی ( دیکھو axil ) -

**Subbranch**, *n.* : ( نباتیات ) شاخ کی شاخ ؛ ذیلی شاخ -

**Subbreed**, *n.* : ذیلی نسل -

**Subcaudal**, *a.* : دم کے نیچے کا ؛ تحت ذنبی -

**Subcentral**, *a.* : مرکز کے نیچے کا ؛ قریب کا ؛ تحت مرکزی ؛ قریب مرکز -

**Subcerebral**, *a.* : ( ۱ ) دماغ کے نیچے کا ؛ تحت مغزی - ( ۲ ) اضطراری ( فعل ) ' جس کا تعلق نخاع سے ھو مگر دماغ سے نہ ھو -

**Subclass**, *n.* : ( حیوانیات ) زیر جماعت ؛ ان قسموں میں سے ایک قسم جو جماعت کی مزید تقسیم سے بنائی جائے -

**Subclavian, Subclavicular**, *aa.* : ھنسلی کے نیچے کا ؛ تحت ترقوتی -

**Subcommittee**, *n.* : سب کمیٹی ؛ چھوٹی کمیٹی جو کوئی بڑی جماعت اپنے ارکان میں سے بناتی ھے -

**Subconcave**, *a.* : کسی قدر مقعر -

**Subconical**, *a.* : تقریباً مخروطی -

**Subconscious**, *a.* : تحت شعوری ؛ جس کا محض خفیف سا شعور ھو -

**subconsciousness**, *n.* : تحت شعور ؛ نفس کا وہ طبقہ جو توجہ اور مشاھدہ باطن کی سرحد سے باھر ھے ' جس میں نفسی عمل واقع ھوتا ھے مگر اس کا پورا شعور نہیں ھوتا -

**subconsciously**, *adv.* : تحت شعوری کے طور پر ؛ تحت شعوری حیثیت سے -

**Subcontinent**, *n.* : مصداق اقلیم ؛ بجائے خود اقلیم ( جیسے ھندوستان ) -

**Subcontract**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) شکمی ٹھیکا ( جو ٹھیکے دار اپنے طور پر کسی اور کو دے دیتا ھے ) - ( ۲ ) شکمی ٹھیکا دینا -

**subcontractor**, *n.* : شکمی ٹھیکے دار -

**Subcontrary**, *a.* & *n. pl.* **subcontrariety**, *n.* : ( ۱ ) ( منطق ) ( قضیہ ) جو دوسرے قضیے کی ضد ھو مگر ھر پہلو سے مختلف - ( ۲ ) ( جمع ) مختلفین ؛ دو قضیے جو بعض پہلو سے ایک دوسرے کی ضد ھوں مثلاً - مختلفین کی مثال ( some men are dark, some men are not dark ) - ضدین کی مثال ( all men are dark, no man is dark ) -

**Subconvex**, *a.* : کسی قدر محدب -

**Subcordate**, *a.* : قریب قریب دل کی شکل کا -

**Subcorneous**, *a.* : ( ۱ ) سینگ کی سی شکل کا - ( ۲ ) سینگ کے نیچے کا ؛ تحت قرنی - ( ۳ ) سینگ کے قسم کی چیز ( ناخن وغیرہ کے نیچے کی ) -

**Subcortical**, *a.* : ( ۱ ) تحت قشری ؛ چھال کے نیچے کا - ( ۲ ) تحت لحائی ( دماغ وغیرہ کی ) ؛ بیرونی تہہ کے نیچے کا -

**Subcostal**, *a.* : تحت ضلعی ؛ پسلیوں کے پیچھے یا پسلیوں کے درمیان کا -

**Subcranial**, *a.* : کھوپڑی کے نیچے کا ؛ تحت جمجمی -

**Subcrystalline**, *a.* : جس کا کچھ حصہ بلور بن گیا ھو -

**Subcutaneous**, *a.* : جلد کے نیچے کا ؛ تحت جلدی -

**subcutaneously**, *adv.* : جلد کے نیچے ؛ جلد کے اندر -

**Subcuticular**, *a.* : جھلی کے نیچے کا -

**Subcylindrical**, *a.* : تقریباً استوانی ؛ قریب قریب استوانی شکل کا -

**Subdeacon**, *n.* : (۱) ڈیکن کا مددگار ؛ نائب پادری ( دیکھو deacon ) - (۲) نائب پادری کا عہدہ یا زمانۂ ملازمت - (۳) نائب ڈین ' دیکھو dean - (۴) نائب ڈین کا عہدہ یا دفتر یا مکان -

**Subdeaconal**, *a.* : نائب ڈین کے متعلق ؛ نائب ڈین کا -

**Subdecuple**, *a.* : دسواں حصہ ؛ عشر -

**subdelirium**, *n.* : خفیف ہذیان؛ ہذیان کی ابتدائی منزل؛ وقفہ دار ہذیان -

**subdermal**, *a.* : (اصل) کھال کے نیچے کا؛ تحت جلدی -

**subdiaconate**, *a.* : نائب ڈیکن کا؛ ڈین کے متعلق -

**subdivide**, *v. t. & i* : تقسیم در تقسیم کرنا؛ تقسیم مزید کرنا؛ کسی چیز کی ہر قسم کو چھوٹی قسموں میں تقسیم کرنا؛ تقسیم در تقسیم ہونا؛ تقسیم مزید ہونا؛ کسی چیز کے ہر حصے کا اور چھوٹی قسموں میں تقسیم ہوجانا -

**subdivision**, *n.* : (۱) تقسیم در تقسیم - (۲) (کسی چیز کی) زیر قسمت؛ قسمت کے کئی حصوں میں سے ایک حصہ -

**subdominant**, *n.* : (موسیقی) سرگم کا چوتھا سر -

**subdorsal**, *a.* : قریب ظہری؛ پیٹھ کے پاس کا -

**subdouble**, *a.* : چوتھائی -

**subduplicate**, *a.* : (ریاضی) جذری (نسبت) -

**subedit**, *v. t.* : (۱) سب اڈیٹر ہونا (اخبار کا) - (۲) سب اڈیٹر کی حیثیت سے نظر ثانی کر کے چھپنے کے لیے بھیجنا (مضمون کو) -

**subeditor**, *n.* : سب ایڈیٹر -

**subepidermal**, *a.* : جلد کے بالائی حصے کے اندر کا؛ خول جلد کے اندر کا -

**subequal**, *a.* : (۱) قریب قریب برابر؛ تقریباً مساوی - (۲) اعداد کے اس مجموعے کی کوئی عدد جس میں ہر عدد کی قیمت بقیہ اعداد کی میزان سے کم ہو -

**subequilateral**, *a.* : تقریباً متساوی الاضلاع -

**suberect**, *a.* : تقریباً عمودی؛ قریب قریب کھڑا -

**subfamily**, *n.* : (حیوانیات) نوع (خاندان کی ایک تقسیم جو ایک جنس یا کئی اجناس پر مشتمل ہو) -

**subfebrile**, *a.* : کسی قدر بخار کی (حالت)؛ وقفہ دار یا باری کے بخار کی -

**subflavour**, *n.* : خفیف سا مزہ اور خوشبو (کسی خاص قسم کی) -

**subfusc**, *a.* : کسی قدر سیاہ -

**subgelatinous**, *a.* : کسی قدر لیس دار -

**subgenus**, *n.* : زیر جنس؛ جنس کی ایک قسمت جو ایک نوع یا کئی انواع پر مشتمل ہو -

**subgeneric**, *a.* : زیر جنسی -

**subglacial**, *a.* : (۱) برف کی چٹان کے نیچے کا - (۲) تقریباً برفانی -

**subglobular**, *a.* : قریب قریب کرے کی شکل کا؛ تقریباً کروی -

**subgrallatorial**, *a.* : لم ڈھینک سے کسی قدر مشابہ -

**subgroup**, *a.* : چھوٹی سی ٹولی -

**subhead**, *n.* : شق -

**subheading**, *n.* : ضمنی سرخی؛ مضمون کے کسی حصے کی سرخی -

**subhepatic**, *a.* : جگر کے قریب کا -

**subhimalayan**, *a.* : تحت ہمالوی؛ ہمالیہ کے نشیبی حصے کا -

**subhuman**, *a.* : تحت الانسانی؛ انسان سے کم درجے کا -

**subhumeral**, *a.* : کندھے کے نیچے کا؛ تحت عضدی -

**subinfeudation**, *n.* : (جاگیر داری نظام میں) کسی اسامی کا اپنی طرف سے کسی شکمی اسامی کو زمین دینا

**sub-inspector**, *n.* : سب انسپکٹر؛ کسی صیغے کے انسپکٹر کا نائب (ہندوستان میں خصوصاً - انسپکٹر پولس یا تھانہ دار کے معنی میں آتا ہے) -

**subintestinal**, *a.* : تحت معائی؛ آنت کے نیچے کا یا قریب کا -

**subjoint**, *n.* : جو جوڑ کے اندر ہو؛ ذیلی جوڑ -

**subkingdom**, *n.* : عالم نباتی یا عالم حیوانی کی کوئی بڑی قسمت -

**sublanceolate**, *a.* : (نباتیات) کسی قدر سنانی (شکل کا) (سنان یا برچھی سے مشابہت رکھنے والا) -

**sublease**, *n. & v. t.* : شکمی پٹہ؛ شکمی اجارہ دینا -

**sublessee**, *n.* : شکمی پٹہ دار یا اجارہ دار -

**sublessor**, *n.* : شکمی پٹہ یا اجارہ دینے والا -

**sublet**, *v. t.* : (مکان وغیرہ) شکمی کرایہ دار یا اجارہ دار کو دینا (کرائے یا اجارے پر) -

**sublibrarian**, *n.* : نائب مہتمم کتب خانہ -

**sublieutenant**, *n.* : بحری فوج کا ایک چھوٹا افسر؛ نائب لفٹننٹ -

**subliminal**, *a.* : (نفسیات) جو دائرۂ شعور میں موجود ہو مگر اس کا شعوری احساس نہ ہو؛ تقریباً غیر محسوس؛ خفی -

*s. self.* : انسان کی شخصیت کا ایک مستقل عنصر جو نفس شاعرہ سے علحدہ ہے اور شعور کو اس کے وجود کی خبر نہیں؛ نفس خفی؛ تحت شعوری نفس -

**sublingual**, *a.* : زبان کے نیچے کا؛ تحت لسانی -

**sublittoral**, *a.* : (حیوانیات) ساحل کے قریب کا؛ نواح ساحل کا -

**sublunar**, *a.* **Sublunary**, *a.* : (۱) (شعر) تحت قمری - (۲) دنیاوی؛ ارضی -

**subman**, *n.* : وہ انسان جس نے پوری طرح نشو و نما پائی ہو یا جس کی جسمانی اور ذہنی قوتیں ادنی ہوں؛ تحت البشر -

**submammary**, *a.* : تحت ثدی؛ پستان یا تھن کے نیچے کا -

**submarine**, *a. & n.* : (۱) تحت بحری؛ سمندر کے اندر کا (پودا، آتشی نشان وغیرہ) (۲) آب دوز (کشتی وغیرہ) - (۳) آب دوز کشتی -

**submaster**, *n.* : (انگلستان کے بعض مدرسوں میں) سیکنڈ ماسٹر -

**sumaxillary**, *a.* : تحت فکی؛ نچلے جبڑے کے نیچے کا -

**submembraneous**, *a.* : جھلی کا سا؛ جھلی سے مشابہ -

**submental**, *a.* : تحت ذقنی؛ ٹھوڑی کے نیچے کا -

**submetallic**, *a.* : فلز نما؛ دھات کا سا؛ دھات سے مشابہ -

**submontane**, *a.* : دامن کوہ کا -

**submucous**, *a.* : کسی قدر لعاب دار یا لس دار -

**submultiple**, *a. & n.* : وہ عدد جسے کسی عدد صحیح سے ضرب دینے سے عدد معلوم حاصل ہو؛ جز ضربی -

**subnarcotic**, *a.* : قدرے مخدر؛ قدرے منوم؛ کسی قدر سن کرنے والی یا نیند لانے والی -

**subnasal**, *a.* : تحت انفی؛ ناک کے نیچے کا -

**subnatural**, *a.* : (فوق فطرت یا فوق عادت کا برعکس) تحت فطرت؛ تحت الفطرۃ؛ تحت عادت؛ تحت العادۃ؛ فطری یا معمولی سے کم -

**subnormal**, *a.* : تحت طبعی؛ مقررۂ طبعی معیار سے کم -

**suboccipital**, *a.* : تحت موخر؛ پشت سر کے نیچے کا -

**suboceanic**, *a.* : تحت بحری؛ سطح سمندر کے نیچے کا -

**subocellate**, *a.* : (جن میں ایک رنگ کے دائرے کے گرد دوسرے رنگ کا ھالہ ھوتا ھے) جس پر اس قسم کے نشان بنے ھوں ' جیسے مور کے پروں پر ھوتے ھیں -

**suboctuple**, *a.* : آٹھویں حصے کے برابر ؛ آٹھواں حصہ (کسی عدد کا) -

**subocular**, *a.* : تحت چشمی ؛ آنکھ کے نیچے کا -

**suboesophageal**, *a.* : تحت مری ؛ نرخرے کے نیچے کا -

**suborbital**, *a.* : تحت حجاجی ؛ خانۂ چشم کے نیچے کا -

**suborder**, *n.* : نباتی یا حیوانی خاندان کی کوئی قسمت -

**subordinal**, *a.* : خاندان کی کسی قسمت سے متعلق -

**suboval**, *a.* : قدرے بیضاوی ؛ بیضاوی سا -

**subparietal**, *a.* : ان دونوں ھڈیوں کے نیچے کا جو کاسۂ سر کے اوپر کے حصے میں دیواروں کی طرح واقع ھیں ؛ تحت جداری دیکھو - (parietal) -

**subpharyngeal**, *a.* : تحت حلقی ؛ حلق کے نیچے کا -

**subphrenic**, *a.* : پردۂ شکم کے نیچے کا -

**subpilose**, *a.* کسی قدر روئیں دار ؛ روئیں دار سا -

**subpleural**, *a.* : تحت غشاءالریہ ؛ پھیپڑے کے پردے کے نیچے کا -

**subpolar**, *a.* : (۱) نواح قطب کا ؛ قطب جنوبی یا قطب شمالی کے قریب کا - (۲) تحت القطب ؛ جو قطبین سماوی میں سے کسی قطب کے ٹھیک نیچے واقع ھو -

**subprefect**, *n.* : (۱) (فرانس) نائب ناظم (بعض محکموں کا) ؛ پیرس کا نائب کوتوال - (۲) (بعض اسکولوں میں) نائب مانیٹر -

**subprefecture**. *n.* : (۱) نائب نظامت ؛ نائب کوتوالی - (۲) نائب مانیٹری -

**subprior**, *n.* : (۱) نائب پرائر ؛ پرائر (Prior) سے کم درجے کا پادری - (۲) نائب مہتمم خانقاہ -

**subpyramidal**, *n.* : تقریباً مخروطی -

**subquadrangular**, *a.* : قریب قریب چو گوشیہ -

**subquadrate**, *n.* : تقریباً مستطیل شکل ؛ مستطیل نما -

**subquadruple**, *a.* : چوتھائی ؛ ربع -

**subquintuple** *a.* : پانچویں حصے کے برابر ؛ پانچواں حصہ (۱/۵) -

**subramose**, *a.* : کسی قدر شاخ دار -

**subrectangular**, *a.* : تقریباً مستطیل -

**subrector**, *a.* : (۱) نائب ریکٹر ؛ نائب پادری - (۲) جامعہ یا مدرسے کا نائب صدر -

**subregion**. *n.* : ملک یا علاقے کی قسمت (اس لحاظ سے کہ وھاں کون سے جانور پائے جاتے ھیں) -

**subrent**, *v. t.* : شکمی کرائے یا پٹے پر لینا یا اٹھانا (مکان زمین وغیرہ کو) -

**subretinal**, *a.* : تحت شبکی ؛ پردہ چشم کے نیچے کا -

**subrhomboidal**, *a.* : تقریباً معین نما کی شکل کا -

**subsacral**. *a.* : عظم العجز کے نیچے کا ؛ جو ریڑہ کی ھڈی کے سب سے نچلے ھڈی کے نیچے واقع ھو -

**subsaturated**, *a.* نیم سیر ؛ تقریباً سیر -

**subsaturation**, *n.* نیم سیری ؛ تقریباً سیر ھونا -

**subscapular**, *a.* : تحت کتفی ؛ کلدھے کے نیچے کا -

**subsection**, *n.* : ذیلی شعبہ ؛ ذیلی قسم ؛ ذیلی حصہ ؛ ذیلی دفعہ -

**subsensible**, *a.* : تحت حسی ؛ جو اس قدر خفیف ھو کہ حواس سے محسوس نہ کیا جاسکے -

**subseptuple**, *a.* : ساتویں حصے کے برابر ؛ ساتواں حصہ (۱/۷) -

**subserous**, *a.* : تقریباً سیرم کا سا ؛ تقریباً سیال ؛ چھاچھ کا سا -

**subsessile**, *a.* : قریب قریب تنے سے جڑا ھوا ؛ بہت چھوٹی سی ڈنڈی کا (پتا) -

**subsextuple**, *a.* : چھٹے حصے کے برابر ؛ چھٹا حصہ (۱/۶) -

**subsoil**, *n.* : دوسری پرت ؛ کسی زمین کی سطح کے نیچے کی پرت -

**subspecies**, *n.* : (حیوانیات) زیر نوع ؛ نوع کی ایک قسمت -

**subspecific**, *a.* : زیر نوع کا ؛ زیر نوعی -

**subspherical**, *a.* : تقریباً کروی -

**subspinous**, *a.* : ریڑہ کی ھڈی سے مشابہ -

**substation**, *n.* : سب اسٹیشن ؛ ذیلی اسٹیشن ؛ چھوٹا مقام جو کسی بڑے مقام کی تحت میں ھو ؛ ذیلی مقام

**substernal**, *a.* : تحت قصی ؛ سینے کی ھڈی کے نیچے کا -

**substratum**, (pl. -ta) *n.* : (۱) تہ ؛ بنیاد - (۲) کسی طبقے کے نیچے کا طبقہ ؛ نیچے کی پرت -

**substruction**, *n.* : (۱) عمارت وغیرہ کا زیریں حصہ - (۲) بنیادی حصہ ؛ بنیاد -

**substructure**, *n.* : (۱) عمارت وغیرہ کا زیریں حصہ - (۲) بنیادی حصہ ؛ بنیاد -

**substructural**, *a.* : (عمارت وغیرہ کے) زیریں حصے کا ؛ بنیاد کے متعلق ؛ بنیادی -

**subtemperate**, *a.* : (۱) منطقہ معتدلہ کے قریب کا - (۲) تقریباً معتدل ؛ معتدل سے کسیقدر زیادہ سرد (موسم ' خطہ وغیرہ) -

**subtenant**, *n.* : شکمی کرایہ دار یا شکمی اسامی -

**subtenancy**, *n.* : شکمی کرایہ دار یا اسامی ھونا -

**subterminal**, *a.* : سرے کے قریب کا ؛ قریب قریب آخری -

**subterranean, subterraneous**, *aa.* : (۱) زیر زمین ؛ زمین دوز ؛ تحت ارضی ؛ زمین کے نیچے کا - (۲) (مجازاً) خفیہ ؛ پوشیدہ ؛ جو اندر اندر کی گئی ھو (سازش وغیرہ) -

**subterraneously**, *adv.* : (۱) زیر زمین ؛ زمین کے اندر - (۲) خفیہ طور پر ؛ اندر اندر -

**subthoratic**, *a.* . تحت صدری ؛ سینے کے نیچے کا -

**subtitle**, *n.* : (۱) ذیلی نام ' ضمنی نام (کتاب وغیرہ کا) - (۲) فلم کا ضمنی نام ؛ دوسرا نام -

**subtonic**, *a.* : (موسیقی) سرگم کا ساتواں سر -

**subtransparent**, *a.* : تقریباً شفاف -

**subtriangular**, *a.* : تقریباً مثلث ؛ قریب قریب تکونی شکل کا -

**subtribe**, *n.* : (حیوانیات و نباتیات) گروہ کی ایک قسمت -

**subtriple**, *a.* . تہائی ؛ ثلث -

**subtriplicate**, *a.* : (کسی عدد سے) جذر المکعب کی نسبت رکھنے والا (کسی عدد کا جذرالکعب) -

**subtropical**, *a.* : (۱) تقریباً مداریئی ؛ تقریباً مدا رینی علاقے کا سا (جانور ' پودا ' موسم ' خطہ وغیرہ) - (۲) منطقۂ حارہ سے کچھ کم گرم (موسم خطہ وغیرہ) -

**subungulate**, *a.* : انگشت دار سم کا ؛ جس کے کھر ھوں مگر ان میں انگلیاں ھوں -

**subursine**, *a.* : قریب قریب ریچھ کا سا -

**subvariety**, *n.* : ذیلی قسم -

**subvertebral**, *a.* : تحت فقری ؛ پشت کے فقروں کے نیچے کا -

**subvertical**, *a.* : تقریباً عمودی -

**subvitreous**, *a.* : شیشے کا سا ؛ شیشے سے مشابہ -

**subway**, *n.* : زمین دوز رستہ ؛ زیر سڑک ؛ زیر گزر (وہ سڑک جو کسی دوسری سڑک کے نیچے یا اسٹیشن کے پلیٹ فارم کے نیچے ہو ) -

**Subahdar**(soo-) *n.* : صوبہ دار ( فوج کا ) -

**Subaltern**, *a.* & *n.* : (۱) کم درجے کا ؛ ماتحت ؛ چھوٹا - (۲) ( منطق ) ماتحت ، محکوم ( قضیہ ) ؛ وہ قضیہ جو کسی کلیے کے ماتحت آتا ہو - (۳) ( فوج ) چھوٹا افسر ( کپتان سے کم درجے کا ) -

*Subaudi*, ( v. imperat. ) : ( عبارت میں فلاں لفظ یا فلاں الفاظ جو مقدر یا چھوٹے ہوئے ہوں ) اضافہ کر کے پڑھو -

**Subaudition**, *n.* : (۱) ( عبارت میں وہ لفظ یا الفاظ جو چھوٹ گئے ہیں یا مقدر ہیں ) اپنی طرف سے اضافہ کر کے پڑھنا - (۲) چھپے ہوئے معنی سمجھہ لینا ؛ تہ کی بات سمجھہ لینا -

**Subduce, Subduct**, *v. t.* : ( شاذ ) (۱) الگ کرلینا ؛ علحدہ کرلینا - (۲) تفریق کرنا ؛ منہائی کرنا -

**subduction**, *n.* : علحدگی ؛ تفریق ؛ منہائی -

**Subdue**, *v. t.* : (۱) فتح کرنا ؛ تسخیر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ زیر کرنا ؛ مطیع کرنا ؛ دبا لینا ؛ قابو میں لے آنا - (۲) دھیما کرنا ؛ مدھم کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ کم کرنا -

**subduable**, *a.* : جو مغلوب کیا جاسکے یا قابو میں لایا جاسکے ؛ قابل تسخیر ؛ جو ہلکا یا دھیما کیا جاسکے -

**subdual**, *n.* : تسخیر ؛ قابو میں لانا یا لایا جانا -

**subdued**, ( p. p. ) : دھیما ؛ مدھم ؛ ہلکا ؛ ملائم ؛ نرم -

**subduedness**, *n.* : دھیما پن ؛ ملائمت ؛ نرمی -

**Subereous, Suberic, Suberose**, *aa.* : کارک کا ؛ کارگ جیسا ؛ کارک کی طرح کا -

**Subjacent**, *a.* : (۱) جو کسی چیز کی تہ میں ہو ؛ تہ کی (بات وغیرہ)؛ اصل - (۲) ( کسی چیز سے) نیچا؛ پست تر ؛ نشیبی -

**Subject**, *a.* & *adv.* : (۱) ( قدیم ، شعر ) نیچا ، نشیبی - (۲) محکوم ؛ ماتحت - (۳) مادہ رکھنے والا ( بیماری ، برائی وغیرہ کا ) ؛ جس کو خطرہ یا اندیشہ ہو ( نقصان وغیرہ کا ) - (۴) مشروط - (۵) بہ شرط ، بہ امید ( منظوری وغیرہ ) -

*is held s.* : محکوم ہے -

*s. to envy* : حسد کا مادہ رکھنے والا -

*s. to damage* : نقصان پزیر -

**Subject**, *n.* : ( ۱ ) رعیت ؛ رعایا میں سے ایک فرد ( مجازاً معتقد یا پیرو کو بھی کہتے ہیں مثلاً -(the ss. of King Shakspere ( ۲ ) ( صرف و نحو ) مبتدا ؛ فاعل - ( ۳ ) ( منطق ) موضوع ، محکوم الیہ - ( ۴ ) ( فلسفہ ما بعد الطبیعات ) موضوع ، نفس بہ حیثیت شعور اور احساس رکھنے والے وجود کے ؛ مدرک ؛ داخل ( خارج کے مقابلے میں یعنی نفس غیر نفس کے مقابلے میں ) ؛ ذات ( صفات کے مقابلے میں ) - ( ۵ ) موضوع ( بحث ، تقریر ، تصویر وغیرہ کا )؛ وہ مسئلہ جس پر بحث کی جاے ؛ وہ چیز جس کا بیان یا اظہار مقصود ہو - ( ۶ ) چیز ؛ بات ؛ موضوع - ( ۷ ) شخص ( خاص حالت یا مزاجی کیفیت کا ) ( مثلاً sensitive, bilious, plethoric, hysterical, s. ) -

*change the s.* : گفتگو کا موضوع بدلنا ؛ کوئی اور ذکر چھیڑنا (خصوصاً جب کوئی ناگوار صورت پیدا ہوگئی اور اسے رفع کرنا ہو)-

*on the s. of* : موضوع پر ؛ متعلق -

*s. & object* : ( ۱ ) موضوع اور معروض - ( ۲ ) نفس اور غیر نفس ؛ داخل اور خارج -

*s. for dissection, or s.* : لاش -

*s. for ridicule* : مضحک چیز -

*s. for rejoicing* : خوشی کی بات -

*s.-heading* : موضوعی عنوان ؛ عنوان بہ لحاظ موضوع ( انڈیکس ، فہرست وغیرہ میں ) -

*s.-matter* : مضمون ( کتاب وغیرہ کا ) -

*s. of, piece of music* : موسیقی کی " چیز " یا نغمے کا موضوع ؛ اصل مدعا یا خیال جو ظاہر کیا جاے -

*s.-object* : داخلی معروض ( کوئی معروض یعنی کوئی چیز یا خیال جیسا وہ موضوع کو نظر آے) ؛ (opp. object-object خیال جیسا وہ حقیقت میں ہو ) -

*ss.* : رعایا ، فرماں روا ریاست کی -

*the liberty of the s.* : رعایا کے آئینی حقوق -

**subjectless**, *a.* : بے موضوع ، بلا رعیت -

**Subject**, *v. t.* : ( ۱ ) مغلوب کرنا ؛ تسلط بٹھانا ؛ محکوم بنانا - ( ۲ ) موضوع بنانا ؛ ہدف بنانا (مضحکے ، ملامت وغیرہ کا) ؛ ( کسی عمل کا ) موضوع بنانا ؛ کوئی عمل کرنا ( کسی چیز پر ) -

**subjection**, *n.* : ( ۱ ) محکوم بنانا ؛ تسخیر - (۲) محکومی -

**Subjective**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) ( فلسفہ ) موضوعی ؛ موضوع شعور و احساس یعنی نفس سے متعلق ؛ نفسی ؛ داخلی - (۲) ( عوام ) خیالی - ( ۳ ) داخلی ؛ جس میں اشیاء یا خیالات اپنی اصلی صورت میں نہیں بلکہ صناع کے نقطہ نظر اور ذاتی رجحانات کے مطابق پیش کئے جائیں - ( ۴ ) داخلی طرز کا ؛ ( آرٹ کا طرز ) داخلی - ( ۵ ) ( صرف و نحو ) فاعلی -

*s. case* : حالت فاعلی -

**subjectively**, *adv.* : ( ۱ ) داخلی حیثیت سے ؛ داخلی طور پر - ( ۲ ) فاعلی حیثیت سے -

**subjectiveness subjectivity**, *nn.* : داخلیت ؛ داخلی رنگ -

**Subjectivism**, *n.* : ( فلسفہ ) موضوعیت ؛ داخلیت ؛ یہ نظریہ کہ علم محض داخلی چیز ہے اور حقیقت کا کوئی خارجی یا معروضی معیار نہیں ہے -

**subjectivist**, *n.* & *a.* : ( ۱ ) داخلیت پسند ؛ داخلی - ( ۲ ) داخلیت پسندانہ -

**Subjoin**, *v. t.* : ضمیمے کے طور پر بڑھا دینا ؛ آخر میں لگا دینا ( عبارت ، نقشہ وغیرہ) -

**Subjugate**, *v.t.* : مغلوب کرنا؛ زیر کرنا؛ مطیع کرنا؛ محکوم بنانا -

**subjugable**, *a.* : تسخیر پذیر -

**subjugation**, *n.* : مغلوب کرنا یا ہونا ؛ تسخیر ؛ محکومی؛ بعداری -

**subjugator,** *n.* : مغلوب کرنے والا ؛ مطیع کرنے والا -

**Subjunctive,** *a.* & *n.* : ( صرف و نحو ) ( فعل کا ) طور شرطیہ یا احتمالیہ -

**subjunctively,** *adv.* : شرطیہ یا احتمالیہ کے طور پر -

**Sublapsarian,** *a.* & *n.* : Infralapsarian دیکھو -

**Sublimate,** *v. t.* : (۱) تصعید کرنا ؛ ( جامد چیز کو ) گرم کر کے بخار بنانا اور پھر منجمد ہونے دینا ؛ جوہر اڑانا - (۲) ( مجازاً ) تہذیب کرنا ؛ پاکیزہ تر ؛ لطیف تر یا برتر بنانا - (۳) تخیل کی مدد سے کسی چیز کو کامل شکل میں دیکھنا اور دکھانا - (۴) ( تحلیل نفس ) جذبے یا جبلت کو فروتر موضوع سے ہٹا کر برتر موضوع سے وابستہ کرنا ؛ ارتفاع کرنا -

**sublimation,** *n.* : تصعید ؛ تہذیب ؛ ارتفاع -

**Sublimate,** *a.* & *n.* : مصعد ؛ ( وہ چیز ) جو گرم کر کے بخار بنائی گئی اور پھر منجمد ہونے دی گئی ہو ؛ اڑایا ہوا جوہر -

*blue s.* : ایک رنگ جو پارے ، گندھک کے سفوف اور نوشادر کو ملا کر بناتے ہیں -

**corrosive** *s.* : Corrosive دیکھو -

**Sublime,** *a.* : (۱) رفیع ؛ برتر - (۲) انتہائی ( مثلاً s. indifference ) - (۳) ( تشریح ) قریب سطح -

*the s.* : تمام رفیع اور برتر چیزیں ؛ رفعت -

**sublimely,** *adv.* : (۱) رفعت کے ساتھ - (۲) نہایت ؛ بے حد -

**sublimity,** *n.* : رفعت ؛ برتری -

**Sublime,** *v. t.* & *i.* : = sublimate (۱) ( لغوی معنی میں ) تصعید ہونا - (۲) تہذیب ہونا ؛ لطیف تر ، پاکیزہ تر یا برتر ہو جانا - (۳) اوج رفعت پر پہنچانا ؛ رفیع کرنا -

**sublimer,** *n.* : آلہ تصعید -

**Submerge,** *v. t.* & *i.* : (۱) تہ آب کر دینا ؛ غرقاب کر دینا - (۲) ( مجازاً ) ( مصیبت و غم وغیرہ کے سیلاب میں ) غرق کر دینا - (۳) ( آبدوز وغیرہ کا ) غوطہ لگانا ؛ ڈبکی مارنا ؛ سطح سمندر کے نیچے چلنا -

*the submerged tenth* : آبادی کا وہ حصہ جو ہمیشہ قرض اور مصیبت وغیرہ کے بوجھ میں دبا رہتا ھے -

**submergence, submersion,** *nn.* : غرقاب کرنا یا ہونا ؛ غرقابی -

**Submerse,** *v. t.* & *a.* : (۱) ( شاذ ) تہ آب ہونا - (۲) ( نذ بجز نباتیات ) تہ آب -

**submersed,** ( *p. p.* ) : ( نباتیات ) تہ آبی ؛ ( پودوں کے ) وہ حصے ) جو پانی کے اندر ہوں -

**submersible,** *a.* : جو تہ آب ہو سکے ؛ قابل غرقابی -

**Submission,** *n.* : (۱) تسلیم ؛ اطاعت ؛ اطاعت قبول کرنا ؛ حوالے کرنا یا کیا جانا - (۲) فرماں برداری ؛ فرمان پذیری ؛ تسلیم و رضا ؛ عجز و انکسار ؛ فروتنی - (۳) ( قانون ) وہ نظریہ یا وہ بات جو وکیل عدالت کے سامنے پیش کرے ؛ گزارش ؛ معروضہ -

*my s. is that.* : میری گزارش یہ ھے کہ ؛ میں یہ عرض کرتا ہوں -

**submissive,** *a.* : فرماں بردار ؛ فرمان پذیر ؛ منکسر ؛ اطاعت شعار ؛ اطاعت کیش -

**submissively,** *adv.* : فرماں برداری سے ؛ فرمان پذیری سے ؛ عجز و انکسار سے ؛ عاجزانہ -

**submissiveness,** *n.* : عجز و انکسار ؛ فروتنی ؛ عاجزی ؛ خاکساری ؛ فرماں برداری ؛ فرمان پذیری -

**Submit,** *v. t.* & *i.* : (۱) اپنے آپ کو حوالے کر دینا ؛ اطاعت اختیار کرنا ؛ اطاعت کرنا ؛ فرماں برداری کرنا - (۲) پیش کرنا ؛ ( ملاحظے یا فیصلے کے لئے ) - (۳) عرض کرنا ؛ گزارش کرنا - (۴) سر تسلیم خم کرنا ؛ قبول کر لینا ؛ مان لینا ؛ راضی ہو جانا ؛ برداشت کر لینا -

**Subordinate,** *a.* & *n.* : (۱) کم تر ؛ فروتر ؛ کم درجے کا ؛ کم اہمیت رکھنے والا - (۲) ماتحت ؛ تابع - (۳) ماتحت عہدہ دار ؛ ماتحت -

*s. clause* : ( نحو ) تابع جملہ ؛ وہ جملہ جو حرف عطف کے ذریعے کسی دوسرے جملے میں اضافہ کیا جائے یا جو دوسرے جملے میں اسم صفت یا متعلق فعل کا کام دے -

**Subordinate,** *v. t.* : (۱) کم تر ، فروتر یا موخر قرار دینا ؛ اہمیت یا درجے میں کم سمجھنا یا قرار دینا ؛ تابع سمجھنا یا قرار دینا - (۲) ماتحت کرنا یا سمجھنا ؛ ماتحت بنانا ( ایک عہدہ دار کو دوسرے کا ) -

**subordination,** *n.* : (۱) ماتحت یا تابع قرار دینا یا دیا جانا - (۲) ماتحتی ؛ تابع ہونا ؛ کم تر یا موخر ہونا -

**subordinative,** *a.* : کم تر ؛ ماتحت ؛ تابع قرار دینے کا ؛ تابع ( حرف عطف ) -

**Subordinationism,** *n.* : ( عیسوی دینیات ) تبعیہ ؛ یہ مسئلہ کہ تثلیث کے ارکان ثلاثہ میں دو رکن یعنی بیٹا اور روح القدس تیسرے رکن یعنی باپ یا خدا کے تابع ھیں ؛ قدیم کلیسا کے نزدیک صرف ترتیب کے لحاظ سے اور آریوسیوں ( Arians ) کے نزدیک ہر لحاظ سے -

**Suborn,** *v. t.* : رشوت دے کر جھوٹی شہادت دلانا ، یا کوئی اور خلاف قانون کام کرانا -

**subornation,** *n.* **suborner,** *n.* : یہ فعل یا اس کا فاعل -

**Subpoena,** *n.* & *v. t.* ( *-aed Pr- -ad, -ad* ) : (۱) سفینہ ؛ سمن ، جس کے ذریعہ کسی شخص کو عدالت میں حاضر ہونے کا حکم دیا جائے - (۲) سمن جاری کرنا ؛ سمن کے ذریعے حاضر عدالت ہونے کا حکم دینا ؛ ( کسی شخص پر ) سمن کی تعمیل کرنا -

**Subreption,** *n.* : دھوکے سے یا غلط بیانی سے کوئی چیز حاصل کرنا -

**Subrogation,** *n.* : ( قانون ) ایک شخص کی جگہ دوسرے کو قرض خواہ قرار دینا -

**Subscribe,** *v. t.* & *i.* : (۱) دستخط کرنا ؛ دستاویز یا تصویر کے نیچے اپنا نام لکھنا - (۲) ( شاذ ) دستاویز کے نیچے کوئی نشان بنانا یا کوئی عبارت لکھنا - (۳) حمایت کرنا ، تائید کرنا ( کسی تجویز یا رائے کی ) ؛ قائل ہونا - (۴) چندے کی فہرست میں نام لکھانا ؛ چندے کا وعدہ کرنا ؛ چندہ دینا - (۵) چندے سے جمع کرنا -

*s. for a book* : کتاب کی اشاعت سے پہلے اسے خریدنے کا وعدہ کرنا ؛ پیشگی خریدار بننا -

*s. for a newspaper* : کسی اخبار کا خریدار بننا -

**subscriber,** *n.* : (۱) دستخط کرنے والا - (۲) چندہ دینے

والا - (۳) خریدار ( اخبار وغیرہ کا ) -

*the subscriber* : راقم ؛ راقم الحروف -

**subscription**, *n.* : (۱) دستخط کرنا یا ہونا ؛ دستخط - (۲) چندہ - (۳) چندہ ' قیمت ( اخبار وغیرہ کی ) -

**Subsellium**, (*pl.* -*ia* ) *n.* : گرجے کے مشرقی حصہ میں گانے والوں کی نشست کا سہارے بازو ( جس کے سہارے لوگ کھڑے ہوسکتے ہیں ) -

**Subsequent**, *a.* : متاخر ؛ بعد کا ( واقعہ وغیرہ ) -

**subsequence**, *n.* : تاخر ؛ بعد کا ہونا -

**subsequently**, *adv.* : بعد میں ؛ آگے چل کر -

**Subserve**, *v. t.* : ذریعہ ہونا ؛ مدد ہونا ؛ معین ہونا -

**Subservient**, *a.* : (۱) مدد ؛ معین- (۲) تابع؛ ( کسی مقصد کے ) ماتحت - (۳) ذلیل خوشامدی؛ چاپلوس؛ خوشامدانہ؛ غلامانہ-

**subservience, subserviency**, *nn.* : (۱) اعانت ؛ امداد ( کسی مقصد میں ) - (۲) ماتحت ہونا ؛ تابع ہونا - (۳) ذلیل خوشامدی ؛ چاپلوسی -

**subserviently** *adv.*: تابع یا ماتحت کے طور پر ؛ چاپلوسی سے ؛ ذلیل خوشامدانہ طریقے سے -

**Subside**, *v. i.* : (۱) ( دریا وغیرہ کا ) اتر جانا ؛ گھٹ جانا ( سیلاب وغیرہ کا ) ؛ زور کم ہو جانا ؛ فرو ہو جانا - (۲) دھنس جانا ؛ بیٹھ جانا ؛ ( زمین ' عمارت ' جہاز وغیرہ کا ) - (۳) ( منتشر ذرات کا ) تہ میں بیٹھ جانا ؛ تہ نشین ہو جانا - (۴) ( اشخاص کے متعلق عموماً مزاحیہ ) بیٹھ جانا ؛ جھک جانا ؛ لیٹ جانا ؛ ڈھیر ہوجانا ( کرسی وغیرہ پر ) - (۵) مدھم ہوجانا ؛ دھیما ہوجانا ؛ ہلکا ہو جانا ؛ زورکم ہوجانا ؛ فروہوجانا-

**subsidence**, *n.* : اترنا ؛ اتار ؛ دھنسنا ؛ بیٹھ جانا ' فرو ہوجانا -

**Subsidiary**, *a.* & *n.* : (۱) تابع ؛ ماتحت - (۲) ضمنی ؛ ذیلی ؛ ثانوی - (۳) امدادی فوج ( جو ایک ریاست دوسری ریاست کی مدد کو بھیجے ) - (۴) (s. company) شرکت ؛ ماتحت ؛ ماتحت کمپنی ( جس کے ۵۰ فی صدی سے زیادہ حصے اور نظم و نسق دوسری کمپنی کے ہاتھ میں ہوں) - (۵) ( جمع ) ضمنی یا ذیلی چیزیں ؛ لواحق ؛ لوازم -

**subsidiarily**, *adv.* : تابع یا ماتحت کی حیثیت سے ؛ ذیلی حیثیت سے ؛ ضمنی طور پر -

**Subsidize**, *v. t.* : امداد دینا ؛ امدادی رقم دینا ( ایک ریاست کا دوسری ریاست کو فوجی مدد وغیرہ کے بدلے میں ' یا ریاست کا مختلف اداروں کو ) -

**Subsidy**, *n.* : (۱) ( تاریخ ) وہ رقم جو پارلیمنٹ بادشاہ کو ریاست کے کام کے لیے دیتی تھی؛ وہ محصول جو کسی خاص مقصد کے لیے عائد کیا جاتا تھا ؛ رقم خاص ؛ محصول خاص - (۲) امدادی رقم ( جو ایک ریاست دوسری کو فوجی مدد وغیرہ کے بدلے میں دیتی ہے ) - (۳) امداد ' امدادی رقم ( جو ریاست تجارتی کار خانوں یا خیراتی اداروں کو دیتی ہے ) -

**Subsist**, *v. i* & *t.* : (۱) ہونا ؛ وجود رکھنا ؛ قایم یا باقی رہنا - (۲) بسر کرنا ؛ گزر کرنا ؛ بسر اوقات کرنا یا گزر اوقات کرنا- (۳) خوراک مہیا کرنا -

**Subsistence**, *n.* : (۱) وجود ؛ بقا ؛ ہستی - (۲) معاش ؛ روزی ' رزق ؛ خوراک -

*s. money* : مصارف خورد و نوش ؛ الاونس یا پیشگی تنخواہ جو خورد و نوش کے لیے دی جاے -

**Substance**, *n.* : (۱) ( مابعد الطبیعیات ) جوہر ؛ وہ چیز جو اشیاء کی اصل ہے اور اعراض کو دور کرنے کے بعد باقی رہ جاتی ہے - (۲) سب سے اہم حصہ ؛ مغز ؛ نچوڑ ؛ لب لباب ؛ حقیقت ؛ اصل مدعا - (۳) ہیولی ' مادہ ( صورت کے مقابلے میں ) ؛ مضمون ( اسلوب بیان کے مقابلے میں ) - (۴) ٹھوس قابلیت ؛ ٹھوس یا حقیقی صفات - (۵) اصلیت ؛ حقیقت - (۶) دولت ؛ املاک - (۷) چیز ' شے -

*a man of s.* : ذی مقدرت آدمی ؛ دولت مند آدمی ؛ صاحب جائداد -

*I agree with you in s.* : نفس مضمون یا مطلب کے لحاظ سے مجھے آپ سے اتفاق ہے ( خواہ جزویات میں نہ ہو ) -

*waste one's s.*: اپنا سرمایہ لٹانا ؛ فضول خرچی کرنا -

**Substantial**, *a.* : (۱) اصلی ؛ واقعی ؛ حقیقی ؛ سچ مچ کا ؛ واقعی وجود رکھنے والا - (۲) معقول ؛ اچھی خاصی اہمیت یا قیمت رکھنے والا - (۳) مضبوط ' مستحکم ( عمارت) ؛ موٹا تازہ دھرے بدن کا ( آدمی ) - (۴) ذی مقدرت ؛ صاحب جائداد ؛ اچھی حیثیت کا - (۵) نفس امر کے لحاظ سے کافی -

**substantiality**, *n.*: (۱) اصلیت ؛ واقعیت - (۲) اہمیت ؛ معقولیت ؛ مضبوطی - (۳) مقدرت ؛ اچھی حیثیت -

**substantially**, *adv.* : واقعی طور پر ؛ معقول حد تک ؛ مضبوطی کے ساتھ ؛ دراصل ؛ نفس امر کے لحاظ سے -

**Substantialism**, *n.* : (۱) ( فلسفہ ) حقیقت پسندی ؛ مذہب حقیقت ؛ یہ عقیدہ کہ مظاہر کی تہ میں حقیقت موجود ہے -

**substantialist**, *n.* : حقیقت پسند ؛ مذہب حقیقت کا پیرو -

**Substantialize**, *v. t.* & *i.* : (۱) حقیقت کا جامہ پہنانا ؛ وجود بخشنا ؛ وجود میں لانا ؛ حقیقی بنانا ؛ اصلیت پیدا کرنا - (۲) حقیقت کا جامہ پہننا ؛ وجود میں آنا ؛ حقیقی یا اصلی بن جانا -

**Substantiate**, *v. t.* : ثابت کرنا ؛ ثبوت دینا ؛ دلائل پیش کرنا -

**substantiation**, *n.* : ثابت کرنا یا کیا جانا ؛ ثبوت -

**Substantive**, *a.* & *n.* : (۱) وجود یا ہستی ظاہر کرنے والا ؛ اثباتی - (۲) مستقل ؛ مستقل بالذات - (۳) اسم ذات ( Noun s. ) -

*s. enactment* : باقاعدہ قانون -

*s. motion* : باضابطہ تحریک -

*s. rank* : ( فوج ) مستقل عہدہ ' اصل عہدہ ( اس شخص کا جو کسی دوسری جگہ قائم مقامی کر رہا ہے ) -

*s. verb* : فعل اثباتی ( to be کو کہتے ہیں ) -

**substantial**, *a.* : اسمیہ ؛ اسم ذات کا -

**substantially**, *adv* : اسم ذات کے طور پر -

**Substantively**, *adv.* : (۱) بہ طور اسم ذات - (۲) اثباتی طور پر؛ مستقل حیثیت سے -

**Substitute**, *n.* & *v. t.*: (۱) بدل ؛ قائم مقام - (۲) ایک چیز کی جگہ دوسری چیز ' ایک شخص کی جگہ دوسرے شخص کو

رکھنا ؛ قایم مقام بنانا ؛ بدل بنانا ' بدل قرار دینا - ( سوقیانہ استعمال *(s. person* or *thing with* or *by another* -

**substitution**, *n.*: قایم مقام بنانا یا بنایا جانا؛ بدل بنانا یا بنایا جانا -

**substitutional**, *a.*: (۱) قایم مقام ( بطور صفت ) - (۲) قایم مقام یا بدل بنانے کا -

**substitutionally**, *adv.*: قایم مقام یا بدل کے طور پر ؛ قایم مقام یا بدل بنا کر -

**sutstitutionary**, *a.*: (۱) قایم مقام بطور صفت - (۲) قایم مقام یا بدل بنانے کا -

**substitutive**, *a.*: (۱) قایم مقام ( بطور صفت ) - (۲) قایم مقام یا بدل بنانے کا -

**Subsume**, *v. t.*: کسی قاعدے کی تحت میں لانا ؛ ( کسی قسم ؛ باب ؛ ضمن ؛ زمرے یا طبقے میں ) شامل کرنا ؛ داخل کرنا -

**subsumption**, *n.*: (۱) تحت میں لانا ؛ تضمین - (۲) وہ امر جو تحت میں لایا جائے یا شامل کیا جائے -

**Subtend**, *v. t.*: ( ہندسہ ) ( کسی وتر ؛ ضلع یا مثلث کا ) مقابل ہونا ؛ محاذی ہونا ؛ ( زاویے یا قوس کے ) -

**Subtense**, *n.*: (۱) ( ہندسہ ) وتر ( قوس کا ) ؛ وہ خط جو کسی قوس یا زاویے کے مقابل ہو ؛ خط مقابل ؛ خط محاذی -

**Subter-**, pref.: ( super- کا ضد ) نیچے ؛ تحت ؛ کم تر کے معنی میں آتا ہے -

*-human, a*: تحت الانسانی -

*-natural, a.*: تحت الفطرت ؛ تحت العادت

*-position, n.*: ( کسی چیز کے ) نیچے ہونا -

**Subterfuge**, *n.*: (۱) ( بات کو ٹالنے یا پہلو بچانے کے لئے ) سخن سازی ؛ بت بنائی - (۲) ٹالنے کی ترکیب ؛ بھلاوا ؛ حیلہ ؛ بہانہ -

**Subtil(e)**, *a.*: ( قدیم ) دیکھو Subtle -

**subtilize**, *v. t. & i.*: (۱) سبک اور لطیف بنانا ؛ لطافت پیدا کرنا - (۲) نزاکت ؛ باریکی ؛ دقت نظر پیدا کرنا ( خیال ؛ ذہن وغیرہ میں ) - (۳) باریک فرق نکالنا ؛ باریکیاں پیدا کرنا ؛ بال کی کھال کھینچنا ؛ موشگافی کرنا

**subtility**, *n.*: (۱) لطافت - (۲) نزاکت ؛ باریکی ؛ دقت نظر - (۳) موشگافی ؛ باریک بینی ؛ دقیقہ سنجی -

**subtilization**, *n.*: (۱) تلطف - (۲) نازک یا باریک بنانا یا بنایا جانا - (۳) نازک فرق نکالنا یا نکالا جانا ؛ موشگافی -

**Subtle**, (su-tl), *a.*: (۱) ( قدیم ) ہلکا ؛ سبک ؛ رقیق - (۲) لطیف ( *the s. air, a s. vapour* ) ؛ اس قدر نازک کہ اس کا ادراک مشکل ہو ؛ نازک ؛ پر اسرار ( *s. magic, charm,* ) - ( *power, art, distinction* ) (۳) تیز ؛ دقیق ؛ باریک ( حس ؛ ادراک ؛ نظر ) - (۴) باریک بیں ؛ دقیقہ سنج ؛ نکتہ رس - (۵) ہوشیاری کی ؛ چلتی ہوئی ( تدبیر ) - (۶) نازک ( تخیل ) ؛ باریک ( توجہ ) ؛ گہری ( پالیسی ) - (۷) باریک کام کرنے والا ؛ دیدہ ریزی کا کام کرنے والا ( کاریگر ) - (۸) چالاک ؛ مکار -

**subtly**, *adv.*: (۱) لطافت سے - (۲) باریکی سے ؛ نزاکت سے ؛ پر اسرار طریقے پر ؛ دقت نظر سے ؛ دقیقہ سنجی سے ؛ ہوشیاری سے ؛ چالاکی سے -

**Subtlety**, *n.*: (۱) لطافت ؛ نزہت - (۲) پر اسرار ہونا - (۳) نزاکت ؛ باریکی ؛ تیزی - (۴) دقت نظر ؛ باریک بینی ؛ دقیقہ سنجی - (۵) ہوشیاری ؛ چالاکی ؛ مکاری - (۶) باریک فرق ؛ نازک فرق ؛ موشگافی ؛ باریکی -

**Subtract**, *v. t.*: تفریق کرنا ؛ گھٹانا ؛ نکالنا ( ایک عدد سے دوسرا عدد ) -

**subtraction**, *n.*: تفریق -

**subtractive**, *a.*: تفریقی -

**Subtrahend**, *n.*: چھوٹی رقم جو بڑی میں سے تفریق کی جائے ؛ مفروق -

**Subulate** (-at), **Subuliform** *aa.*: ( نباتیات ؛ حیوانیات ) ستاری نما ؛ مخراز نما -

**Suburb**, *n.*: نواح شہر ؛ شہر کے گرد و پیش کا علاقہ -

*the ss.*: نواح شہر -

**suburbia**, *n.*: نو احستان ؛ کسی شہر خصوصاً لندن کے حوالی اور ان کے باشندے ( تنقیص کے طور پر ) -

**suburban**, *a.*: (۱) حوالی شہر کا - (۲) قصباتی ؛ بھدا ؛ تنگ خیال -

**Subvention**, *n.*: امداد ؛ اعانت ( جو حکومت وغیرہ کی طرف سے کسی ادارے کو دی جائے ) -

**Subvert**, *v. t.*: مذہب ؛ اخلاق اصول وغیرہ کی تخریب کرنا ؛ مٹانا ؛ برباد کرنا ؛ تہ و بالا کرنا ؛ زیر و زبر کرنا -

**subversion**, *n.*: تخریب -

**subversive**, *a.*: مخرب -

**Suc-**: سابقہ جو حرف c سے شروع ہونے والے لاطینی الفاظ یا ان کے مشتقات میں Sub- کے بجائے استعمال ہوتا ہے -

**Succades**, *n.* pl.: ( جمع ) ( دکان داروں کی اصطلاح ) مربہ ( پھلوں کا ) -

**Succedaneum**, *n.* ( pl. -ea ).: بدل ؛ وہ چیز جو ضرورت کے وقت دوسری چیز کا کام دے سکے ( کبھی کبھی شخص کے لئے بھی آتا ہے ) -

**succedaneous**, *a.*: قائم مقامی کے قابل -

**Succeed**, *v. t. & i.*: (۱) ( سلسلے میں کسی چیز کے ) بعد آنا - (۲) جانشین ہونا ؛ ( کسی کی جگہ پر ) مقرر ہونا ؛ کسی فرمانروا کے بعد تخت پر بیٹھنا - (۳) کامیاب ہونا ( کسی کام میں ) - (۴) کامیابی حاصل کرنا ؛ فروغ پانا ؛ فائزالمرام ہونا ؛ مراد کو پہنچنا - (۵) ( تدبیر وغیرہ کا ) کارگر ہونا ؛ چل جانا -

**Succentor**, (-ks-) *n.*: گرجے کی بھجن منڈلی میں نیچی آواز والوں کا ہادی ؛ ( پوری منڈلی کا ) نائب ہادی -

*Succes d'estime* *n.*: ( فرانسیسی ) تماشے ؛ کرتب ؛ کام وغیرہ کی معمولی تعریف جو کام کی خوبی کی وجہ سے نہیں بلکہ کرنے والے کی عزت و وقعت کی وجہ سے کر دی جائے ؛ تعظیمی تعریف -

*Succes fou*, *n.*: ( فرانسیسی ) زور شور کی تعریف ؛ بہت پر جوش تعریف -

*Succes de scandale*: ( فرانسیسی ) ( کتاب ؛ تصویر وغیرہ کی ) تعریف جو اس کے خلاف تہذیب یا "عریاں" ہونے کی وجہ سے کی جائے -

**Success**, *n.*: (۱) ( شاذ ) نتیجہ - (۲) کامیابی ؛ حصول مراد یا مقصد - (۳) ترقی ؛ فروغ - (۴) کامرانی ؛ دولت اور عزت

حاصل ہونا - (۵) کامیاب شخص ؛ کامیاب چیز - (۶) رتّانے والے استاد کا شاگرد جو امتحان میں پاس ہو جاے ؛ کامیاب متھو -

*nothing succeeds like s.* : جہاں ایک بار کامیابی ہوئی پھر ہوتی ھی چلی جاتی ھے -

**successful,** *a.* : کامیاب -

**successfully,** *adv.* : کامیابی سے؛ بہ خیر و خوبی -

**Succession,** *n.* : (۱) تسلسل ؛ تواتر ؛ توالی؛ یکے بعد دیگرے ہونا یا واقع ہونا ؛ پے در پے ہونا - (۲) سلسلہ ؛ تانتا ؛ تار (مثلاً *three great victories in s.* پے در پے تین فتوحات)- (۳) جا نشینی - (۴) حق جا نشینی - (۵) (حیاتیات ) سلسلۂ ارتقا ( حیوانات کا ) -

*a s. of disasters* : سلسلۂ مصائب -

*apostolic s.* : خلافت حواریین ؛ دینی پیشوائی کے سلسلے کا ؛ حضرت مسیح کے حواریوں سے شروع ہوکر اسقفوں کے توسط سے برابر جاری رہنا -

*in s. to* : ( کسی کی ) جگہ پر ؛ جا نشین کے طور پر -

*Law of s.* : قانون وراثت ( خصوصاً ان صورتوں کے متعلق جن میں متوفی نےوصیت نہ کی ہو)-

*s. duties* : محصول وراثت جو وارثوں پر املاک کے ملنے کے وقت عائد ہوتا ھے -

*the S. States* : ( سلطنت آسٹریا یا ھنگری کی ) جانشین ریاستیں ( جو جنگ عظیم کے بعد قائم ہوئیں ) -

**successional,** *a.* : ( ۱ ) تسلسل یا تواتر کے متعلق ؛ جانشینی کا - ( ۲ ) مسلسل ؛ متواتر -

**Successive,** *a.* : متواتر ؛ مسلسل ؛ سلسلہ وار ؛ متوالی -

**successively,** *adv.* : یکے بعد دیگرے ؛ پے در پے ؛ علی‌التواتر ؛ سلسلہ وار -

**Successor,** *n.* : جانشین ؛ وارث -

**Succinct,** *a.* : مختصر اور جامع ؛ موجز -

**succinctly,** *adv.* : مختصر اور جامع طور پر؛ ایجاز کے ساتھ -

**succinctness,** *n.* : اختصار ؛ ایجاز -

**Succory,** *n.* : = Chicory دیکھو

**Succour,** *v. t.* & *n.* (-ker) : ( ۱ ) ( آڑے وقت پر ) مدد کرنا؛ دستگیری کرنا - ( ۲ ) دستگیری؛ مدد؛ اعانت ( جو آڑے وقت کی جاے ) -

**succourless,** *a.* : بے کس ؛ بےیار و مددگار ؛ بے یار و نا صر -

**Succuba,-bus,** *n.* ( *pl.*-bae,-bi) : سقوبا ؛ خبیث روح جو عورت بن کر سوئے ہوے شخص سے ہم بستر ہوتی ھے -

**Succulent,** *a.* : ( ۱ ) رس دار ؛ رسیلا - ( ۲ ) ( مجازاً ) پر لطف ؛ پر معنی ؛ دلچسپ -

**succulence,** *n.* : رس‌دار ہونا؛ پر لطف ہونا؛ پر معنی ہونا-

**succulently,** *adv.* : ( ۱ ) رس دار چیزوں سے - ( ۲ ) پر معنی طور پر ؛ پر لطف طور پر -

*feed succulently* : رس دار چیزوں سے ضیافت کرنا ؛ رس دار چیز کھلانا -

**Succumb,** (-m) *v. i.* : ( ۱ ) مغلوب ہوجانا ؛ شکست کھانا ؛ ہتیار ڈال دینا ؛ بالکل دب جانا - ( ۲ ) مرجانا - ( ۳ ) مرنا ؛ ( کسی خاص مرض کا ) شکار ہونا ؛ نذر ہونا ( مرض کے ) -

**Succursal,** *a.* : ذیلی (گرجا) ( جو دور کے نمازیوں کی سہولت کے لیے بنادیا جاے ) - زائد ؛

**Such**(-tsh) *a.* : ( ۱ ) ایسا ؛ اس طرح کا ؛ اس قسم کا - ( ۲ ) اتنا زیادہ ؛ اتنا سخت یا شدید ؛ اتنا ؛ اس قدر ؛ اس درجے کا ( *had such a fright she hardly survived it, s. horrid language* ) - (۳) ( کبھی کبھی لازم ملزوم کے لیے دوبارہ آتا ھے ) جیسا ویسا ( مثلاً *s. master s. servant* جیسا آقا ویسا نوکر) - ( ۴ ) ( قانون یا رسمی تحریر میں ) مذکورہ بالا ؛ مذکورہ بالا قسم کا ( *whoever shall make s. return falsely* ) - (۵) ( نجائیہ کے معنی میں ) ( *we had s. a sport*) بڑا عمدہ ؛ اعلی درجے کا ؛ غضب کا ؛ قیامت کا - ( ۶ ) ایسا یا اس قسم کا کہ - اتنا زیادہ کہ ( *there was such a draught, no wonder he caught cold*) - ( ۷ ) فلاں فلاں قسم کا ؛ ایسا ویسا ( *s & s.* ) - ( ۸ ) ( ضمیر کے طور پر ) وہ لوگ ( قدیم اب عموماً شعر یا خطابت میں استعمال ہوتا ھے) مثلاً *s. as sit in darkness* وہ لوگ جو ظلمت میں گرفتار ھیں) - ( ۹ ) یہ ؛ یہ بات -(*I may have offended but s. was not my intention*) (۱۰)(سوقیانہ یا کاروباری زبان) وہ؛ اسے؛انہیں؛ (*those who leave parcels in the train cannot hope to recover s.*) -

*all s.* : اس قسم کے سب لوگ -

*as s.* : اس حیثیت سے ( جس کا ذکر ہوچکا ھے ) -

*s. an one, s. a one* : ( قدیم ) کوئی شخص ؛ فلاں شخص -

*s.-&s. a person* : کوئی شخص ؛ فلاں شخص -

*suchlike, a. & pron.*: (اب عموماً سوقیانہ سمجھا جاتا ھے)- ( ۱ ) فلاں قسم کا ؛ اس قسم کا - ( ۲ ) اس قسم کی چیزیں؛ اس قسم کی باتیں -

**Suck,** *v. t.* & *i.* & *n.* : ( ۱ ) سڑکنا ؛ چسکی لگانا ؛ ہونٹ لگا کر ذرا ذرا سا پینا - (۲) ( مجازاً) حاصل کرنا ؛ فائدہ اتھانا؛ گھول کے پی جانا ( *s. in knowledge* ) - ( ۳ ) چوسنا ؛ چوس لینا - ( ۴ ) ست نکال لینا ؛ نچوڑ لینا - ( ۵ ) منہ میں رکھ کر چوسنا ؛ ہونٹوں سے چاٹنا (*s. sweets, one's teeth etc.*) - ( ۶ ) - جذب کرنا ؛ سوکنا - ( ۷ ) ( بھنور وغیرہ کا کسی کو ) ھڑپ کر جانا ؛ ڈبو دینا ؛ غرق کردینا - ( ۸ ) ( پستان یا تھن سے ) دودھ پینا - ( ۹ ) سڑکنا ؛ کھینچنا ؛ سڑ سڑ کرنا - ( ۱۰ ) ( بچے وغیرہ کو ) دودھ پلانے کی ایک باری - ( ۱۱ ) ( بھنور کا ) اندر کھینچ لینا ؛ کشش - ( ۱۲ ) چسکی - ( ۱۳ ) چھوٹا سا گھونٹ ( شراب کا ) - ( ۱۴ ) ( مدرسے کے طلبہ کی بول چال)متھائی - ( ۱۵ ) ( طلبہ کی بول چال) ناکامی؛ ( وعدے کے بعد) ٹائیں ٹائیں فش -

*sucked orange* : پھوک ھی پھوک ؛ وہ جس میں کوئی خوبی باقی نہ رھی ہو -

*sucking-disk* : ( ۱ ) سکر ( پیالہ نما عضو جس کے ذریعے سے شیل مچھلی وغیرہ کسی سطح سے چپک جاتی ھے ) - (۲) ( مشین میں ) پیالے کے شکل کی ربر وغیرہ کی چیز جو کسی سطح پر ہوا کے دباو سے چپک جاتی ھے -

*s. dry*: بالکل چوس ڈالنا؛ اتنا چوسنا کہ ایک قطرہ باقی نہ رھے-

*s. one's brain* : دوسرے سے دماغی محنت لے کر

خود فائدہ اٹھانا -

**s. up :** (مدرسے کے لڑکوں کی اصطلاح) ذلیل طریقے سے خوشامد کرنا -

**s. up :** خوشامدی -

*what a s.!, ss!* : ناکامی (وعدے کے بعد) -

**sucking, n. :** (۱) دودھ پیتا شیر خوار بچہ - (۲) نیا نیا ؛ ناتجربہ کار (*s. barrister*) -

**Sucker, n. & v. t. & i. :** (۱) چوسنے والا وغیرہ - (۲) سور یا وھیل کا چھوٹا سا بچہ - (۳) (امریکا ، عامیانہ) کچا؛ خام کار ؛ ناتجربہ کار آدمی - (۴) مرشانی مچھلی ؛ چوسنے والی مچھلی - (۵) چپکنے والی مچھلی - (۶) پانی کھینچنے کی پچکاری کا نشارہ - (۷) جانوروں کا دودھ دوھنے کی نلی ؛ مرشات - (۸) چوسنے کی نلی - (۹) سکر (دیکھو لفظ Suck میں *sucking-disk*) - (۱۰) (نباتیات) زیر بچہ ؛ وہ شاخ یا کونپل جوتنے کے زیر زمین حصے سے یا جڑ کے کسی اور حصے سے یا غیر معمولی صورتوں میں دوسری شاخ سے پھوٹ آتی ہے - (۱۱) زیر بچے چھانٹنا - (۱۲) زیر بچے اگنا ؛ پھوٹنا -

**Suckle, v. t. :** (۱) چسانا - (۲) دودھ پلانا (ماں کا بچے کو)-

**Suckling, n. :** شیر خوار ؛ دودھ پیتا بچہ (آدمی یا جانور کا) -

*babes and ss.* : ننھے بچے ؛ بالکل ناتجربہ کار لوگ -

**Sucrose, n. :** شکر (گنے کی یا اسی ترکیب اور خاصیت کی) -

**Suction, n. :** (۱) چوسنا وغیرہ - (۲) کھینچنا (پانی وغیرہ پچکاری سے)؛ کشش آب ؛ کشش ہوا -

*s. -chamber* : آب کش یا کھینچنے والی پچکاری کا خزانہ -

*s. - fan* : مشین جس کے ذریعے کشش ہوا سے غلے سے بھوسا الگ کیا جاے ؛ بھوسا اُڑاؤ -

*s. - pipe* : آب کش یا کھینچنے والی پچکاری کی نلی -

*s. -plate* : اوپر کے مصنوعی دانتوں کی پلیٹ جو کشش ہوا کے ذریعے تالو سے چپکی رہتی ہے ؛ چپک پلیٹ -

*s. - pump* : آب‌کش؛ کشش ہوا سے پانی کھینچنے والی پچکاری-

**Suctorial, a. :** (حیوانیات) چوسنے والی؛ سکر دار؛ (مچھلی) چسنی دار -

**Sudanese :** دیکھو Soudanese -

**Sudarium, n. (pl. - ia) :** (۱) سنٹ ویرونیکا کا رومال جس پر معجزے کے ذریعے مسیح کی تصویر اتر آئی تھی - (۲) حضرت عیسیٰ کی کوئی تصویر جو معجزے کے ذریعے بنی ہو - (۳) وہ رومال جو حضرت عیسی اپنے سر پر لپیٹتے تھے-

**Sudatorium, n. (pl. ia) :** (رومی حمام میں) گرم کمرا جس میں جا کر پسینہ آتا ہے ؛ عرق خانہ -

**Sudatory, a. & n. :** (۱) عرق آور ؛ پسینہ لانے والی - (۲) معرق (دوا) -

**Sudd, n. :** سد ؛ بہتے ہوے درخت اور پودے وغیرہ جن کے باعث نیل ابیض میں جہاز رانی میں رکاوٹ ہوتی ہے -

**Sudden, a. & n. :** (۱) اچانک ؛ بے سان و گمان ؛ ناگہانی ؛ فوری ؛ نہایت تیز ؛ بہت جلدی کا - (۲) جس کی حرکات اور افعال فوری ہوں ؛ ایک دم سے کام کرنے والا -

*all of a s., all on a s.* : یکایک ؛ ناگہاں ؛ ایک دم سے -

*s. bend in the road* : اچانک موڑ ؛ تنگ موڑ-

*s. death* : (۱) چٹ پٹ فیصلہ (جو سکہ اچھال کر کیا جاے)- (۲) ایک ہی گیم پر فیصلہ (ٹینس کے سیٹ میں جب گیم برابر ہو)-

*s. in his movements,* : وہ جو کچھ کرتا ہے ایک دم سے کرتا ہے ؛ اس کے افعال و حرکات فوری ہیں-

**suddenly, adv. :** یکایک ؛ اچانک طور پر ؛ ایک دم سے -

**suddenness, n. :** اچانک ہونا ؛ فوری ہونا -

**Sudoriferous, a. :** پسینہ پیدا کرنے والے ، معرق (غدہ) -

**Sudorific, a. & n. :** (۱) پسینہ لانے والی ؛ عرق آور - (۲) معرق (دوا) -

**Sudra, n. :** شودر ؛ ہندوؤں کی چار ذاتوں میں سب سے ادنیٰ ذات -

**Suds, n. pl. :** صابن کا پھین یا جھاگ (soap - s.) -

**Sue, v. t & i. :** (۱) نالش کرنا ؛ استغاثہ کرنا ؛ دعویٰ کرنا؛ مقدمہ چلانا - (۲) درخواست دینا ؛ عرض دینا؛ (عدالت میں) التجا کرنا ؛ درخواست کرنا (خصوصاً شادی کی) (*s. woman's hand in marriage*)

*s. out* : (عدالت سے) حاصل کرنا ؛ نافذ کرانا -

**Suede, n. :** بکری کے بچے کی بن کمائی کھال (جس کے دستانے سلیپر وغیرہ بنتے ہیں) -

**Suet, n. :** گردے کی سخت چربی ؛ پیٹھ کی چربی -

**suety, a. :** چربی دار -

**Suf - , = *sub* :** ان لاطینی الفاظ کے مشتقات سے پہلے آتا ہے جو "f-" سے شروع ہوں-

**Suffer, v. t. & i. :** (۱) سہنا ؛ جھیلنا ؛ برداشت کرنا ؛ اٹھانا ؛ (تکلیف ، مصیبت، نقصان وغیرہ) - (۲) مصیبت میں ہونا ؛ مصیبت اٹھانا ؛ اذیت پانا ؛ صدمہ اٹھانا ؛ تکلیف اٹھانا ؛ نقصان اٹھانا ؛ ٹوٹ جانا ؛ بےکار ہوجانا - (۳) مجرم کا سزاے قتل پانا ؛ گردن ماری جانا ؛ پھانسی ہونا - (۴) (کرنے کی) اجازت دینا ؛ ہونے دینا ؛ گوارا کرنا ؛ برداشت کرنا ؛ جائز رکھنا -

**sufferable, a. :** (عموماً حرف نفی کے ساتھ) جائز؛ جو گوارا کیا جا سکے ؛ قابل برداشت -

**sufferer, n. :** مصیبت اٹھانے والا ؛ مصیبت زدہ ؛ نقصان اٹھانے والا -

**suffering, n. :** تکلیف ؛ اذیت ؛ مصیبت ؛ غم و محن -

**Sufferance, n. :** (۱) (قدیم) فرماں برداری ؛ اطاعت شعاری؛ عجز ؛ فروتنی - (۲) مرضی ، منشاء (جو خاموش رہنے یا اعتراض نہ کرنے سے ظاہر ہو) -

*on s.* : بغیر صریحی اجازت کے ؛ محض مروت یا چشم پوشی کی بنا پر -

**Suffete, n. :** (قدیم کارتھیج کے دو چیف مجسٹریٹوں میں سے ایک) چیف مجسٹریٹ -

**Suffice, v. i. & t. :** (۱) کافی ہونا ؛ کفایت کرنا - (۲) ضرورت کو پورا کرنا ؛ کافی ہونا (کسی شخص کے لئے) -

*s. it to say that* : بس اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ -

**sufficingly, adv. :** کافی طور پر -

**Sufficiency**, *n.* : (۱) ( قدیم ) کافی ہونا - (۲) ( قدیم ) لیاقت ؛ قابلیت ؛ استعداد - (۳) آسودگی ؛ فراغت ؛ خوش حالی - (۴) کافی مقدار -

**Sufficient**, *a.* & *n.* : (۱) کافی ؛ وافی - (۲) ( قدیم ) لائق ؛ قابل - (۳) ( زیادہ تر سوقیانہ ) کافی مقدار -

**sufficiently**, *adv.* : کافی طور پر -

**Suffix**, *v. t.* : ( الفاظ بنانے میں ) لاحقے کے طور پر لگانا ؛ لاحق کرنا ( حرف یا بول ) -

**Suffix**, *n.* : لاحقہ -

**Suffocate**, *v. t.* & *i.* : (۱) گلا گھونٹنا ؛ دم گھونٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا - (۲) سانس روک دینا ؛ گلو گرفتہ کر دینا ؛ (جوش غم وغیرہ کا ) گلو گیر ہونا - (۳) دم گھٹنا ؛ دم چڑھ جانا -

**suffocatingly**, *adv.* : اس طرح یا اس حد تک کہ دم گھٹ جائے -

**suffocation**, *n.* : (۱) گلا گھونٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا - (۲) گھس ؛ سخت حبس -

**Suffragan**, *a.* & *n.* : (۱) نائب اسقف ؛ مددگار اسقف ( s. bishop ) - (۲)( اسقف اعظم کے مقابلے میں ) اسقف -

**suffraganship**, *a.* : نائب اسقف کا عہدہ یا عہد کارکردگی -

**Suffrage**, *n.* : (۱) رائے ؛ ووٹ - (۲) ( مجازاً ) تائید ( ایک چیز کی دوسرے کے مقابلے میں ) ؛ ترجیح - (۳) حق رائے دہندگی ؛ رائے دہندگی - (۴) ( کلیسا ) چھوٹی سی دعا یا مناجات ( جو گرجے میں حاضرین پادری کی دعا کے جواب میں پڑھتے ہیں ) - (۵) ( قدیم ) دعائے شفاعت ؛ دعا جو شفاعت یا بخشش کے لیے پڑھی جائے -

*manhood s.* : مردوں کی عام رائے دہندگی ( جس میں جائداد وغیرہ کی قید نہ ہو' ہر مرد ووٹ دے سکے ) -

*adult s.* : بالغوں کی عام رائے دہندگی -

*universal s.* : مرد عورت کی عام رائے دہندگی -

**Suffragette**, *n.* : حق رائے کی خواستگار عورت ( یہ نام مزاحاً رکھا گیا تھا ) -

**Suffragist**, *n.* : وہ شخص جو حق رائے دہندگی کو اہم سمجھتا ہو (خصوصاً اس کی توسیع کو) ؛ توسیع رائے دہندگی کا حامی -

**Suffuse**, *v. t.* : ( رنگ یا کسی قسم کی رطوبت کا کسی چیز پر ) چھا جانا ؛ دوڑ جانا ؛ پھیل جانا -

**suffusion**, *n.* : چھا دینا ؛ چھا جانا ؛ دوڑ جانا -

**Sufi, Sofi**, *n.* : صوفی -

**sufic, sofic**, *a.* : صوفیانہ ؛ متصوفانہ -

**sufism, sofism**, *n.* : تصوف ؛ صوفیت -

**Sug-, = Sub** : ان لاطینی الفاظ اور ان کے مشتقات کے ساتھ آتا ہے جو " g " سے شروع ہوتے ہیں -

**Sugar**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) شکر ؛ قند ؛ کھانڈ ؛ بورا ؛ چینی - (۲) میٹھی باتیں ؛ روغن قاز ؛ چرب زبانی - (۳) ( کیمیا ) شکر ( ایک کیمیاوی مادہ جو حیوانات اور نباتات میں موجود ہے ) - (۴) شکر ڈالنا ؛ شکر سے میٹھا کرنا ؛ شکر لپیٹنا - (۵)( مجازاً ) ( کسی چیز کی تلخی کو ) میٹھی باتوں سے چھپانا ؛ چاپلوسی کی باتوں سے خوش گوار بنا دینا - (۶) ( مہذب لوگ " damn " کے بجائے استعمال کرتے ہیں ) - (۷) سستی سے کام کرنا ؛ بے دلی سے کام کرنا ؛ بیگار ٹالنا -

*s. -basin* : شکر دانی ؛ شکر دان -

*s. -bean* : پھلیوں کی ایک قسم' جیسی چھوٹی قسم کی پھلیاں -

*s. -beet* : میٹھا چقندر ( جس سے شکر بنتی ہے ) -

*s. -bird* : ایک پرند جو پھولوں کا رس پیتا ہے -

*s. -candy* : مصری ؛ قند -

*s. -cane* : گنا -

*s. -gum* : آسٹریلیا کا ایک گوند کا درخت جس کے پتے میٹھے ہوتے ہیں -

*s. -house* : کھنڈ سال -

*s. -maple* : شکو ماپل ؛ ایک قسم کا درخت جس سے شکر بنتی ہے -

*s. -mill* : رس نکالنے کا کولھو ؛ رس نکالنے کی کل -

*s. -mite* : ایک قسم کا کیڑا جو کچی کھانڈ میں کثرت سے پایا جاتا ہے ؛ بھوری چیونٹی -

*s. -orchard* : " s. -maple " کے درختوں کا باغ -

*s. -plum* : ایک قسم کی مٹھائی جو شکر سے بنتی ہے ؛ نقل -

*s. -refiner* : کچی شکر کو صاف کرنے والا ؛ شکر ساز -

*s -refinery* : کچی شکر کو صاف کرنے کا کارخانہ شکر سازی -

*s. -tongs* : شکر کے ڈلے اٹھانے کی چمٹی ؛ شکر گیر -

*well, I am — sugared* : لاحول ولا قوۃ -

**sugarer**, *n.* : سستی سے کام کرنے والا ؛ بیگار ٹالنے والا -

**sugariness**, *n.* : (۱) پر شکر وغیرہ ہونا - (۲) میٹھا پن ؛ چاپلوسی -

**sugarless**, *a.* : بے شکر کا -

**sugary**, *a.* : (۱) شکر لپٹا ہوا ؛ پر شکر ؛ شکر کے مزے کا - (۲) ( مجازاً ) میٹھی ؛ چاپلوسی کی ؛ خوشامد کی -

**Suggest**, *v. t.* : (۱) سجھانا ؛ خیال دلانا ؛ ذہن کو منتقل کرنا - (۲) تجویز کرنا ؛ رائے دینا ؛ قیاس یا خیال ظاہر کرنا -

*I s. that* : ( وکیل جرح میں الزام لگاتے وقت کہتے ہیں ) میرا یہ خیال ہے کہ ؛ نہیں ایسا تو نہیں ہے کہ -

*thing suggests itself* : یہ خیال پیدا ہوتا ہے' ذہن میں آتا ہے -

**Suggestible**, *a.* : (۱) قابل تجویز ؛ سجھانے کے قابل - (۲) جو عمل توجہ سے متاثر ہو سکے ؛ توجہ پذیر -

**suggestibility**, *n.* : (۱) قابل تجویز ہونا - (۲) توجہ پذیری -

*Suggestio falsi* ( -tio ), *n.* : ایسی گمراہ کرنے والا قول یا بیان ؛ ایسی بات جس میں صریحی غلط بیانی نہ ہو مگر سننے والے کے دل میں غلط خیال پیدا کر دے -

**Suggestion**, *n.* : (۱) سجھانا ؛ تحریک ذہنی ؛ اشارہ ؛ ایہام - (۲) تجویز ؛ خیال ؛ قیاس (جو کسی نے ظاہر کیا ہو ) - (۳) شہوت انگیز یا گندے خیالات پیدا کرنا ؛ شائبہ نقش - (۴) توجہ ؛ عمل توجہ ( hypnotic s. ) -

*full of s.* : معنی خیز ؛ پر معنی ؛ محرک خیال

**suggestive**, *a.* : (۱) معنی خیز ؛ محرک خیال - (۲) گندے خیالات پیدا کرنے والا ؛ جس میں نقش کا شائبہ ہو -

**suggestively**, *adv.* : (۱) معنی خیز طور پر - (۲) شائبہ نقش کے ساتھ -

**suggestiveness**, *n.* : (۱) معنی خیزی ؛ محرک خیال ہونا -

(۲) گندے خیالات پیدا کرنے کی صلاحیت؛ شائبۂ نقش رکھنا -

**Sui,** : (لاطینی لفظ "suus" بہ معنی خود کی حالت اضافی) اپنا -

*s. generis* : اپنی نظیر آپ؛ بے نظیر؛ بے مثل؛ یکتا -

*s. juris* : بالغ و عاقل؛ خود مختار -

**Suicide, n.** : (۱) خود کشی کرنے والا - (۲) (قانون) صحیح العقل اور بالغ خود کشی کرنے والا - (۳) خود کشی - (۴) کوئی ایسا فعل جو خود کشی کے برابر ہو یعنی خود اپنے مقاصد کے لئے مہلک ہو؛ اپنے پیر پر آپ کلہاڑی مارنا -

*race- s.* : فنائے نسل (خود اس قوم کی غفلت کی وجہ سے) -

*to commit political s.* : اپنی سیاسی حیثیت یا شہرت کو برباد کر دینا؛ سیاسی خود کشی کرنا -

*to commit s.* : ارتکاب خود کشی کرنا؛ خود کشی کرنا -

**suicidal, a.** : خود کشی کے متعلق؛ مائل بہ خود کشی - (۲) خود اپنے اغراض کے لئے مہلک -

**suicidally, adv.** : خود کشی کے ذریعے؛ خود کشی کے انداز سے -

**Suilline, a.** : سور کی قسم کا (جانور)؛ خنزیری -

**Suit n. & v. t. & i.** : (۱) درخواست؛ عرضداشت؛ شادی کی درخواست؛ شادی کی بات چیت - (۲) (law- s.) مقدمہ - (۳) (تاش) رنگ؛ بازی - (۴) کسی رنگ کے وہ پتے جو ایک شخص کے حصے میں آئیں - (۵) (کپڑوں کا) سوٹ؛ جوڑا؛ (خصوصاً وہ جس میں ایک ہی کپڑے کا کوٹ، واسکٹ اور پتلون یا نیکر یا برجس ہو) - (۶) (جدید استعمال) زنانہ جوڑا (۲، ۳ یا ۴ کپڑوں کا) - (۷) بادبان کا جوڑ؛ کُل بادبان جو ایک ساتھ لگائے جائیں - (۸) زرہ بکتر کا جوڑ - (۹) مطابق کرنا؛ موزوں یا مناسب بنانا؛ جو کہنا وہ فوراً کر دکھانا (s. the action to the word) - (۱۰) مناسب ہونا؛ موزوں ہونا؛ مطابق ہونا؛ قرین مصلحت ہونا - (۱۱) (غذا آب و ہوا کا) موافق آنا؛ راس آنا؛ مفید ثابت ہونا - (۱۲) (کسی چیز کے ساتھ) کھپنا؛ میل کھانا - (۱۳) پھبنا؛ زیب دینا - (۱۴) آرام دہ ہونا؛ باعث سہولت ہونا؛ اس تاریخ میں میرے لیے سہولت ہے (the date suits me) -

*dress- s.* : شام کے کپڑے -

*follow s.* : (۱) جس رنگ کا پتہ پہلے کھیلا گیا ہو اسی کا پتہ چلنا - (۲) وہی کرنا (جو دوسرا کرے) -

*it suits my book* : میری مصلحت اس میں ہے؛ میرے لیے مناسب یہ ہے -

*make s.* : عاجزانہ اصرار سے التجا کرنا -

*s.-case* : سوٹ کیس؛ چمڑے کا چھوٹا صندوق -

*s. yourself* : (۱) جو جی چاہے کرو - (۲) اپنی پسند کے مطابق انتخاب کرلو - (۳) اپنی پسند کا آدمی ڈھونڈھ لیجیے (نوکر ترک ملازمت کا نوٹس دیتے وقت کہتے ہیں) -

*suited to* : موزوں؛ مناسب؛ مطابق؛ مطابق ہونا؛ اپنے وعدے یا دھمکی پر فوراً عمل کرنا -

**suiting, n.** : سوٹ کا نیپڑا -

**Suitable, a.** : موزوں؛ مناسب؛ ٹھیک؛ درست؛ سزاوار؛ شایاں؛ مناسب حال؛ مناسب موقع -

**suitability, suitableness, nn.** : موزونیت؛ مناسبت؛ ٹھیک ہونا؛ درست ہونا؛ زیبا ہونا -

**suitably, adv.** : مناسب انداز سے؛ مناسب موزوں طور پر؛ اسلوب سے؛ موقع کی مناسبت سے -

**Suite, n.** : (۱) خدم و حشم؛ نوکر چاکر؛ کسی رئیس کے ملازم جو اس کی جلو میں یا ہم رکاب ہوں - (۲) ایک قسم کی چیزوں کا سلسلہ؛ جوڑ -

*s. of furniture* : فرنیچر کا جوڑ -

*s. of rooms* : کمروں کا جوڑ -

**Suitor, n.** : (۱) فریق مقدمہ؛ مدعی یا مدعا علیہ - (۲) سائل؛ درخواست کنندہ؛ عرضی گزار؛ داد خواہ - (۳) عاشق؛ طالب (شادی کا)؛ خواستگار؛ امید وار -

*suivez*(sweva) : (موسیقی کی ہدایت، ساتھی یا تال دینے والے کو) سر ملاؤ؛ تال ملاؤ (گانے والے یا بجانے والے سے) -

**Sukey**(soo-) **n.** (*black* **S.**) : (بول چال) کیتلی -

**Sulcate, a.** : (نباتیات؛ تشریح) گہری لکیریں جس میں چھوٹی چھوٹی نالیاں یا جھریں بنی ہوں؛ خیارہ دار -

**Sulk, n. & v. i.** : (۱) روٹھنے کا دورہ؛ اداسی اور آزردگی کی حالت - (۲) روٹھا ہوا ہونا؛ اداس اور آزردہ ہونا -

*to be in the ss.* : منہ پھلا کر یا منہ تھتھا کر بیٹھنا -

**Sulky, a. & n.** : (۱) روٹھا ہوا؛ خفا خفا؛ اداس اور آزردہ؛ اداسی اور آزردگی کا؛ تیکھا؛ اکل کھرا؛ اکل کھرے پن کا - (۲) ایک قسم کی ہلکی دو پہیوں کی گاڑی جس میں ایک گھوڑا جوتا جاتا ہے اور ایک آدمی بیٹھتا ہے؛ ٹم ٹم -

**sulkily, adv.** : اداسی اور آزردگی سے؛ منہ پھلا کر؛ تیکھے پن سے؛ اکل کھرے پن سے -

**sulkiness, n.** : روٹھا ہوا ہونا؛ اداسی اور آزردگی؛ تیکھا پن؛ اکل کھرا پن -

**Sullage, n.** : غلیظ؛ موری کی کیچڑ -

**Sullan, a.** : (تاریخ روما) سلا کا؛ سلا کا بنایا ہوا؛ سلا کا نافذ کیا ہوا (*Cornelius Sulla* سے منسوب) -

**Sullen, a. & n.** : (۱) خفا؛ بیزار؛ آزردہ اور افسردہ - (۲) خفگی کا؛ آزردگی کا؛ اکھڑا اکھڑا - (۳) اکل کھرا؛ بد مزاج اور ضدی - (۴) تیرہ و تار؛ اداس - (۵) (اسم- جمع) برھمی؛ خفگی؛ آزردگی اور افسردگی (the ss.) -

**sullenly, adv.** : خفگی سے؛ آزردگی سے؛ اکل کھرے پن سے -

**sullenness, n.** : برھمی؛ خفگی؛ آزردگی اور افسردگی؛ اکل کھرا پن -

**Sully, v. t.** : (۱) (عموماً شعر میں) آلودہ کرنا؛ میلا کرنا - (۲) (مجازاً) داغ لگانا؛ دھبا لگانا؛ آب و تاب یا شان کم کردینا؛ بٹا لگانا؛ داغدار کردینا؛ آلودہ کردینا -

**Sulph(o)-,** : (سابقہ) "*sulphur*" کی ترکیبی صورتیں بہ معنی گندھک کا؛ کبریتی -

*sulphamate* : کبریتی تیزاب کا نمک؛ اس قسم کے تیزاب کا نمک -

*sulphamic* : گندھک کے امونیا آمیز تیزاب کا -

*sulphate* : سلفیٹ؛ گندھک کے تیزاب کا نمک -

*sulphate of copper* : تانبے کا سلفیٹ؛ نیلا تھوتھا -

*sulphate of iron* : لوہے کا سلفیٹ -

*sulphate of magnesium* : مگنیشیم سلفیٹ؛ اپسم سالٹ -

*sulphate of sodium* : سوڈیم سلفیٹ ؛ معمولی نمک؛ کھانے کا نمک -
*sulphate of zinc* : زنک سلفیٹ -
*sulphide* : سلفائڈ ؛ گندھک اور کسی عنصر یا جزو مستقل کا مرکب -
*sulphite* : ( ۱ ) سلفائٹ ؛ سلفورس ایسڈ کا نمک - ( ۲ ) ( امریکا ' عامیانہ ) آزادمنش مگر خود غرض -
*sulphocyanic* : گندھک اور سائی نوجن کا مرکب -
*sulph(o)indigotic* : گندھک کے تیزاب اور نیل کا مرکب -
*sulphonal* : ایک خواب آور منشی دوا -
*sulphovinic* : گندھک کے تیزاب اور الکحل کا مرکب -
**Sulphur**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) گندھک ' کبریت ؛ گو گرد - ( ۲ ) ایک قسم کی زرد تتلی - ( ۳ ) ھلکا سبزی مائل زرد - ( ۴ ) گندھک ملانا ؛ گندھک لگانا - ( ۵ ) گندھک کی دھونی دینا -
*flower of s* : گندھک کا اڑایا ھوا سفوف -
*milk of s.* : گندھک کا سفوف -
*stick -s., roll- s.* : قلمی صاف کی ھوئی گندھک ؛ گندھک کی بتی -
*s.-bottom*: بحرالکاہل کی ایک وھیل مچھلی -
*s.-ore*: لوھے اور گندھک کا مرکب -
*s.-spring* : ایسا چشمہ جس کے پانی میں گندھک ملی ھو ؛ گندھک کا چشمہ -
*s.-wort* : ایک قسم کا پودا جس کے پتے زرد ھوتے ھیں -
**sulphury**, *a.* : گندھک کا ؛ کبریتی ؛ گندھک کا سا -
**Sulphurate**, *v. t.* : گندھک سے صاف کرنا ؛ گندھک کی دھونی دینا -
**sulphuration**, *n.* : گندھک سے صاف کرنا یا کیا جانا ؛ گندھک کی دھونی دینا -
**sulphurator**, *n.* : وہ آلہ جس سے ( اون وغیرہ ) گندھک کی دھونی دیکر صاف کرتے ھیں -
**Sulphureous**, *a.* : ( ۱ ) گندھک کا ؛ گندھک کا سا - ( ۲ ) ( نباتیات ) کبریت گون ؛ ھلکے سبزی مائل زرد رنگ کا -
**Sulphuretted**, *a.* : گندھک ملی ھوئی -
*s.hydrogen* : ایک شفاف بے رنگ بد بودار گیس -
**Sulphuric**, *a.* : ( کیمیا ) جس میں گندھک آکسیجن وغیرہ کی زیادہ مقدار کے ساتھہ مرکب ھو ؛ سلفورک -
*s. acid* : کبریتی تیزاب ؛ گندھک کا تیزاب -
*s. ether* : ایتھر ' ایک کیمیاوی مرکب -
**Sulphurize**, (-er,-ur-) *v. t.* : گندھک سے صاف کرنا ؛ گندھک کی دھونی دینا -
**sulphurization**, *n.* : گندھک سے صاف کرنا یا کیا جانا ؛ گندھک کی دھونی -
**Sulphurous** (er, -ur-) *a.* : ( کیمیا ) جس میں گندھک آکسیجن وغیرہ کم مقدار کے ساتھہ مرکب ھو ؛ سلفورس -
*s. acid* : سلفورک ایسڈ
**Sultan**, *n.* : ( ۱ ) سلطان - ( ۲ ) " *Rail* " ریل کے خاندان کا ایک پرند - (۳) ایک طرح کا سفید مرغ جو ترکی سے آتا ھے -
*sweet s* : باغ کے ایک پھول کا نام -
*the S.* : ( تاریخ ) سلطان ترکی -
*yellow s.* : باغ کے ایک پھول کا نام -
**sultanate**, *n.* : سلطنت -
**Sultana** *n* : ( ۱ ) سلطانہ ( سلطان کی والدہ یا بیوی یا بیٹی ) - ( ۲ ) بادشاہ کی حرم - ( ۳ ) ایک پرند ( جسے " *sultan* " بھی کہتے ھیں) - ( ۴ ) سونا کی کشمش ( جس میں بیج نہیں ھوتا ھے - پتنگ کیک وغیرہ میں پڑتی ھے ) -
**Sultaness**, *n.* : سلطانہ -
**Sultry**, *a.* : ( فضا یا موسم ) جس میں گرمی اور امس ھو؛ گھمس -
**sultrily**, *adv.* : گھمس کے ساتھہ -
**sultriness**, *n.* : گرمی اور اُمس؛ گھمس -
**Sum**, *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) میزان ؛ حاصل جمع ؛ مجموعہ - ( ۲ ) خلاصہ ؛ ملخص - ( ۳ ) رقم ؛ مبلغ - ( ۴ ) حساب کا سوال - ( ۵ ) میزان لگانا - ( ۶ ) ( تقریر ' بحث وغیرہ کا ) آخر میں خلاصہ کرنا -
*in s.* : خلاصہ یہ کہ -
*s. up* : جج کا فریقین کی بحث ' شہادت وغیرہ کے ختم ھونے کے بعد اس کی تلخیص کرنا ؛ خلاصہ بیان کرنا ؛ رو داد مقدمہ کا خلاصہ بیان کرنا -
*summing up* : رو داد مقدمہ کی تلخیص -
**Sumac(h)** ( -k, also shoomak), *n.* : سماق ' ایک قسم کی جھاڑی ؛ اس کی سکھائی اور پسی ھوئی پتیاں جو چمڑے کے رنگنے اور کمانے میں کام آتی ھیں -
**Sumerian**, *a. & n.* : ( ۱ ) ( آثار قدیمہ ) سمیری ؛ بابل کی غیر سامی تہذیب کے متعلق - ( ۲ ) سمیری زبان- ( ۳ ) سمیری قوم کا شخص -
**Summarize**, *v. t.* : ( ۱ ) خلاصہ کرنا ؛ ملخص کرنا ؛ تلخیص کرنا ؛ لب لباب بیان کرنا - ( ۲ ) خلاصہ ھونا ؛ لب لباب ھونا-
**summarist**, *n.* : خلاصہ کرنے والا -
**Summary**, *a. & n.* : (۱) مختصر اور جامع (۲) -(*s. account*) سرسری ؛ جو بہت عجلت سے بغیر زیادہ چھان بین یا تحقیقات کے کردیا جاے - (۳) خلاصہ ؛ ملخص ؛ تلخیص ؛ لب لباب -
*s. method.* : سرسری طریقہ ؛ استبدادی طریقہ ؛ کھرا کھیل -
*s. jurisdiction* : سرسری فیصلے کا اختیار -
**summarily**, *adv.* : سرسری طور پر ؛ بہت عجلت سے ؛ کھڑے گھاٹ -
**Summation**, *n.* : جمع ؛ جوڑ ؛ میزان -
**Summer**, *n. & v. i. & t.* : ( ۱ ) گرمی ؛ گرما ؛ موسم گرما ؛ تابستان ( مئی جون جولائی کے مہینے )؛ ( ھیئت کی اصطلاح ) صیف ( ۲۱ جون سے ۲۱ ستمبر تک کا زمانہ ) - ( ۲ ) ( جمع ) عمر کے سال؛ دس سال کا بچہ (*a child of ten ss.*) - (۳) گرمی کا ؛ جو گرمی کے لیے مناسب ھو - (۴) گرمی کا موسم بسر کرنا ؛ گرمی کا موسم گزارنا ( *s. at, s. in* ) - ( ۵ ) چرانا(مویشی کو گرمیوں میں ) -
*Indian s.* : دیکھو Indian -
*St Luke's s.*: ۱۸ اکتوبر سےکچھہ پہلے یا بعد کا زمانہ جس میں عموماً آسمان صاف رھتا ھے اور خوب دھوپ نکلتی ھے -

*St Martin's s.*: وہ خوشگوار موسم جو یوم مارٹن ( ۱۱ نومبر ) سے کچھ پہلے اور بعد ہوتا ھے -

*s.-house* : چھوٹا سا بنگلہ جو باغ وغیرہ میں بیٹھنے کے لیے بنا لیتے ھیں -

**s.** *lightning* : دور کی بجلی کی لپک ( جس کے ساتھ گرج نہ سنائی دے ) -

*s. school* : ان لکچروں کا منظم سلسلہ جو تعطیل کلاں کے زمانے میں ہوتے ھیں ( خصوصاً یونیورسٹی میں ) -

*s. time* : گرمیوں کا وقت جو معمولی وقت سے ایک گھنٹہ آگے ہوتا ھے ؛ ( یورپ کے کئی ملکوں میں موسم بہار اور گرما میں گھڑیاں ایک گھنٹہ آگے کردی جاتی ھیں تاکہ کار و بار ختم ہونے کے بعد سورج کی روشنی سے زیادہ دیر تک فائدہ اٹھایا جاسکے)-

*s. time or summertime* : موسم گرما ؛ گرمی کی فصل -

**summerless,** *a* : بے گرما ؛ بے تابستان ؛ جہاں موسم گرما نہ ہوتا ہو -

**summerly, summery,** *aa.* : موسم گرما کا ؛ گرمیوں سے مخصوص ؛ گرمیوں کا سا -

**Summer, summer-tree,** *nn.* : داسا ؛ داسہ ؛ بڑا شہتیر جو چھت کی کڑیوں کا بوجھ سنبھالتا ھے -

**Summersault,-set** : دیکھو Somersault -

**Summit,** *n.* : ( ۱ ) چوٹی ؛ سب سے اونچا سرا - ( ۲ ) منتہا ؛ معراج ؛ کمال -

**summitless,** *a.* : بے چوٹی کا -

**Summon,** *v. t.* : ( ۱ ) بلا بھیجنا ؛ طلب کرنا ؛ بلا کر جمع کرنا - (۲) سمن جاری کرنا ؛ اطلاع نامہ جاری کرنا ؛ سمن بھیج کر بلانا ؛ عدالت میں طلب کرنا - ( ۳ ) ( شہر قلعے وغیرہ کے لوگوں کو پیام بھیجنا کہ اطاعت قبول کر لو ؛ اطاعت کا مطالبہ کرنا -

*s. up* : ( ہمت ) باندھنا ؛ ( حوصلہ ) کرنا -

**Summons,** *n.* ( pl. - ses ) &*v. t.* : ( ۱ ) طلبی ؛ حاضری کا حکم ؛ بہت تاکید یا اصرار کے ساتھ بلانا یا بلایا جانا ؛ تاکیدی دعوت - ( ۲ ) سمن ؛ اطلاع نامہ - ( ۳ ) سمن پہنچانا ؛ ( کسی شخص پر ) سمن کی تعمیل کرنا -

*Summum bonum, n.* : خیر اعلیٰ ؛ سب سے برتر مقصد جو کسی نظام اخلاق میں اخلاقی عمل کی غایت سمجھا جاتا ہو -

**Sump,** *n.*: کان، میشن وغیرہ کی فالتو سیال شئے؛ (پانی یا تیل) کا خزانہ -

**Sumpter,** *n.* : ( قدیم ) لدّو گھوڑا یا ٹٹو ؛ باربرداری کا گھوڑا یا ٹٹو -

*s. - horse,-mule, - pony*: باربرداری کا خچر -

**Sumption,** *n.* : کبریٰ ؛ قیاس منطقی کا مقدمہ کبریٰ -

**Sumptuary,** *a.* : مصارف کا ؛ مصارف کے متعلق -

*s.law* : قانون مصارف ( جس کی رو سے افراد کے مصارف ریاست کی مصلحتوں کو مدنظر رکھ کر محدود کر دیے جائیں ) -

*s. edict* : فرمان متعلق مصارف -

**Sumptuous,** *a.* : ( ۱ ) بیش بہا ؛ نہایت قیمتی ؛ گراں قدر - ( ۲ ) مکلف ؛ پر تکلف -

**sumptuously,** *adv.* : قیمتی ساز و سامان سے؛ نہایت تکلف سے -

**sumptuousness,** *n.* : بیش بہا ہونا ؛ پر تکلف ہونا -

**Sun,** *n.* &*v.t.&i.* : ( ۱ ) سورج ؛ آفتاب ؛ مہر ؛ شمس - ( ۲ ) سورج کی روشنی یا گرمی ؛ دھوپ - (۳) شمس ( جمع شموس )؛ ایسا ستارہ جس کے گرد اقمار یعنی سیارات ثانویہ گردش کرتے ھیں - ( ۴ ) ( چھت میں لٹکانے کی ) بڑی قندیل یا فانوس ( جس کے اندر بجلی یا گیس کی بہت سی بتیاں اکٹھی جلتی ھیں ) - ( ۵ ) دھوپ دینا؛ دھوپ کھانا ( s. oneself ) -

*a place in the s.*: ( مجازاً ) ممتاز حیثیت ؛ نمایاں حیثیت -

*against the s.* : غیر ساعت وار ؛ گھڑی کی سوئی کے برعکس -

*hail or adore the rising s.* : جن لوگوں کے ہاتھ قوت یا حکومت نئی آئی ہو یا آنے والی ہو ان کی خوشامد کرنا -

*his,its s. is set*: اس کا آفتاب اقبال غروب ہوگیا ؛ اس کے عروج کا زمانہ ختم ہوگیا -

*in the s.* : دھوپ میں -

*let not the s. go down upon your wrath* : صبح کا غصہ شام تک بھول جاو ؛ غصہ دن بھر سے زیادہ نہیں رہنا چاھیئے -

*make hay while the sun shines*: ( دیکھو HAY )

*mock s.*: آفتاب کاذب ؛ سورج کے ہالے میں سب سے زیادہ روشن مقام -

*nothing is new under the s.*: دنیا میں کوئی شئے نئی نہیں ھے -

*on which the s. never sets.* : عالمگیر سلطنت -

*Order of the Rising S.* : جاپان کا ایک اعزاز ؛ شمس طالع کا نشان یا تمغہ -

*s. and planet* : مشین کا وہ گیئر جس میں ایک چھوٹی دندانے دار چرخی اپنے دھرے پر گھومتی جاتی ھے اور ایک بڑے پہیے کو چھوتی ہوئی اس کے آس پاس چکر کاٹتی ھے اور اسے حرکت میں لاتی ھے ؛ چکر گیئر -

*s.-bath*: ننگے بدن دھوپ کھانا ؛ دھوپ کا غسل ؛ دھوپ نہان -

*s.-beam* : سورج کی کرن ؛ آفتاب کی شعاع -

*s.-bird*: ایک چھوٹا سا پرندہ جس کے پروں کا رنگ بہت سرخ ہوتا ھے -

*s.-blind*: کھڑکی کا سائبان -

*s.-bonnet*: چھتر ٹوپ ؛ ایک طرح کی ٹوپی جس کے آگے اور پیچھے لمبی چھجا ہوتا ھے -

*s.-bow* : چھوٹی سی قوس قزح جو سورج کی روشنی، صابون وغیرہ کے جھاگ پر پڑنے سے نظر آتی ھے -

*sunburn*: دھوپ میں سونلانا -

*sunburnt,sun-burned* : دھوپ میں جھلسا ہوا ؛ دھوپ میں سونلایا ہوا -

*s.-burner*: دیکھو معنی نمبر ( ۴ ) -

*sunburst*: ( ۱ ) پھلجھڑی ؛ مہتابی - (۲) کوئی زیور جو اس شکل کا ہو جیسے کرنوں کے بیچ میں سورج -

*s.-dance*: ایک قسم کا ناچ ھے جو شمالی امریکہ کے اصلی باشندے سورج کی پرستش کرتے وقت ناچتے ھیں -

*sundew*: ایک قسم کا چھوٹا سا پودا جو دلدل میں اگتا ھے اور اس کے پتوں پر نمی کے قطرے جھلکتے ھیں -

*s. dial*: دیکھو Dial -

*s.-dog* : دیکھو ( ۱ ) Dog -

*sundown* : غروب آفتاب -

*sundowner* : ( آسٹریلیا کا مال کا جہاز ) ؛ جو بندرگاہ پر شام کے وقت پہنچا کرتا ھے -

*s.-dried* : دھوپ میں سکھایا ہوا -

*sunfish* : یہ ایک بڑی مچھلی ہے جس کی شکل قریب قریب کروی ہوتی ہے ؛ سورج مچھلی ؛ گول مچھلی -

*sunflower* : (۱) سورج مکھی - (۲) اور کوئی پھول جو رنگ اور شکل میں اُس سے مشابہ ہو -

*s.-glow* : سورج کا ہالہ -

*s.-god*: سورج دیوتا -

*s.-hat, s.-helmet*: دھوپ ہیٹ ؛ دھوپ ٹوپ ؛ وہ ہیٹ جو شکل یا کپڑے وغیرہ کے اعتبار سے دھوپ روکنے کے لئے مناسب ہو -

*s. - myth, solar-myth* : دیکھو Solar

*s.-picture*: عکسی تصویر ؛ فوٹو -

*s.-rays*: بنفشئی شعاعیں جن سے مریضوں کا علاج کرتے ہیں -

*sunrise*: طلوع آفتاب -

*sunset* : (۱) غروب آفتاب - (۲) مغربی افق جس پر غروب آفتاب کے وقت خوشنما رنگ نظر آتے ہیں - (۳) غروب آفتاب کے رنگ کا ؛ جس میں اس طرح کے رنگ ہوں جیسے غروب آفتاب کے وقت مغربی افق پر نظر آتے ہیں - (۴) آخری عمر ؛ شام زندگی -

*sun sets* : آفتاب غروب ہوتا ہے -

*s. shade* : (۱) دوکان کے آگے کا سائبان (کرمچ وغیرہ کا) - (۲) زنانہ چھتری -

*s. shine* : (۱) سورج کی روشنی ؛ دھوپ - (۲) وہ حصہ جو سورج کی روشنی میں ہو - (۳) صاف موسم ؛ اچھا موسم (جب آسمان کھلا ہو) - (۴) (مجازاً) خوشدلی ' شادمانی -

*s. -shine recorder* : آفتاب پیما ؛ وہ آلہ جس سے یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ سورج کی روشنی کتنی دیر رہی -

*s. -shine roof* : سیلون موٹر کار کی چھت جو آگے پیچھے ہٹتی ہے -

*s. -snake.* : شمالی یورپ کے ایک زیور کو کہتے تھے جس کی شکل حرف " S " کی سی ہوتی تھی اور جس کے بیچ میں ایک دائرہ ہوتا تھا -

*s. -spot.* : سیاہ دھبے جو آفتاب میں کبھی کبھی نظر آتے ہیں ؛ آفتاب کے داغ -

*s. -star* : سرخ رنگ کی تارا مچھلی ( starfish ) -

*s. -stone* : ( quartz ) سنگ مروہ کی بعض قسموں کا نام -

*sunstroke*, : لو کا اثر ؛ گرمی کا اثر ؛ حرارت یا بخار جو گرمی کی شدت سے ہو جائے -

*s. -up* : ( امریکا اور مقامی ) طلوع آفتاب -

*s.' s eyelashes = s. drawing water*: (جہازی) سورج کی شعاعیں جو بادل کے شگاف سے گزر کر ہوا کے منتشر ذرات کو روشن کرتی ہیں اور متوازی خطوط میں مقیش کے سہرے کی طرح نظر آتی ہیں ؛ سورج کا سہرا -

*s. -worship* : آفتاب پرستی -

*s. -worshipper* : آفتاب پرست -

*s. of righteousness,* : شمس دیانت ؛ مہر صداقت ؛ حضرت مسیح کا لقب -

*to take the s.* : دھوپ کھانا -

*to hold candle to the s.* : لاحاصل کام کرنا ؛ سورج کو چراغ دکھانا -

*to shoot the s., to take the s.* : ( جہاز رانی ) ( عامیانہ ) عرض البلد کا تعین کرنے کے لئے سورج کی بلندی معلوم کرنا ۔

*the midnight s.* آفتاب نیم شب ( قطب جنوبی اور قطب شمالی کے علاقے میں آدھی رات کو بھی سورج نظر آتا ہے ) -

*to rise with the s.* : سویرے اٹھنا ؛ سورج نکلتے ہی اٹھنا -

*to see the s.* : زندہ ہونا -

*to sun oneself* : دھوپ کھانا -

*with the s.* : ساعت وار ؛ گھڑی کی سوئی کے نیم رخ دائرے میں اس طور پر کہ جو شخص مرکز میں کھڑا ہو اسے اپنے بائیں ہاتھ سے داہنے ہاتھ کی طرف نظر آئے ( کسی چیز کی حرکت ) -

**sunless, *a.*** : بے دھوپ کا ؛ جہاں سورج کی روشنی نہ پہنچتی ہو -

**sunlessness, *n.*** : سورج کی روشنی اور گرمی سے محروم ہونا -

**sunlike, *a.*** : سورج کا سا ؛ آفتاب کی طرح کا -

**sunproof, *a.*** : دھوپ روک -

**sunshiny, *a.*** : (۱) سورج کی روشنی کا - (۲) نشاط انگیز ؛ مسرت خیز -

**sunward, *a. & adv.*** : سورج کی طرف ؛ سورج کی طرف کا -

**sunwards, *adv.*** : سورج کی طرف ؛ آفتاب کے رخ -

**sunwise, *adv.*** : سیدھا ؛ سیدھی جانب ؛ سیدھے رخ کا ؛ گھڑی کے رخ -

**Sundae (-di), *n.*** : ( امریکا ) آئس کریم اور کچلے ہوئے پھل یا جوز کا مرکب -

**Sunday, *n.*** : اتوار ؛ یکشنبہ ؛ یوم الاحد -

*Hospital s.* : دیکھو Hospital کا -

*Low s.* : دیکھو Low -

*month of ss.* : طویل مدت -

*Palm s.* : دیکھو Palm -

*Rogation s.* : دیکھو Rogation -

*Show S.* : دیکھو Show -

*S. letter* : " A " سے " G " تک کے سات حرفوں میں سے کوئی حرف جو کلیسا کی جنتری میں اتوار کو ظاہر کرتا ہو -

*S. best* : ( مزاحاً ) سب سے اچھا جوڑا ( جو لوگ عموماً اتوار کو پہنتے ہیں ) -

*S. -school* : سنڈے اسکول ؛ وہ مدرسہ جس میں اتوار کے دن دینیات کی تعلیم دی جاتی ہے -

**Sunder, *v. t. & i.*** : (۱) الگ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ علحدہ کرنا ؛ علحدہ رکھنا - (۲) (شاذ) الگ ہونا ؛ جدا ہونا ؛ علحدہ ہونا -

**sunderance, *n.*** : علحدگی ؛ جدائی ؛ الگ کرنا یا کیا جانا -

**Sundry, *a. & n.*** : (۱) ( زیادہ تر قدیم زبان میں یا مزاحاً ) کئی ؛ متعدد ؛ چند - (۲) ( جمع ) متفرق چیزیں - (۳) متفرقات ( کی مد ) -

*all and s.* : ہر ایک ؛ ہر شخص -

**Sung** : دیکھو Sing -

**Sunk (en)**: دیکھو Sink -

**Sunn (-hemp), *n.*** : سن ؛ سنئی -

**Sunna (h), *n*** : سنت ؛ سنت رسول ؛ سنت محمدی -

**sunni or sunnite, pr. -e *nn.*** : سنی -

**Sunnad, *n.*** : سند -

**Sunny,** *a.* : ( ۱ ) روشن ؛ منور ؛ آفتاب سے منور ؛ آفتاب کی طرح روشن - (۲) ( شاذ ) آفتاب کا ؛ آفتاب کے متعلق - (۳) جہاں دھوپ آتی ہو ؛ دھوپ کا - (۴) شادماں ؛ شگفتہ ( مزاج ، طبیعت ) ؛ دلکشا ( تبسم ) ؛ فرحت بخش ؛ جانفزا -

**s. side** : (۱) دھوپ کا رخ - (۲) ( مجازاً ) روشن پہلو ؛ خوش آئند پہلو -

**sunnily,** *adv.* : شادمانی سے ؛ شگفتگی سے ؛ دلکشا یا جانفزا انداز سے -

**sunniness,** *n.* : (۱) منور ہونا ؛ آفتاب سے گرم اور روشن ہونا - (۲) شادمانی ؛ شگفتگی ؛ دلکشائی -

**Sunnyasi,** *n.* : سنیاسی -

**Sup,** *v. t. & i. & n.* : (۱) چمچہ چمچہ پینا ؛ چمچوں سے پینا ؛ تھوڑا تھوڑا سڑپنا - (۲) شام کو یا رات کو کھانا ؛ سونے سے پہلے ہلکی غذا کھانا - (۳) ( میزبان کا ) سپر کھلانا - (۴) ( غذا کا کسی شخص کے لیے ) سپر کا کام دینا ؛ گھونٹ ؛ جرعہ -

*he must have a long spoon that sups with the devil* بد معاشوں سے معاملے کی بات چیت کرنا خطرناک کام ہے -

**s. on** or *off* : سپر میں کھانا ( کوئی خاص غذا ) -

**Sup-,** : (سابقہ) لاطینی الفاظ اور ان کے مشتقات کے ساتھ جو حرف "P" سے شروع ہوتے ہوں "Sub" کی بجائے لگایا جاتا ہے -

**Super,** *n. & a.* : (۱) ( بول چال اور کاروباری گفتگو ) زاید ایکٹر - (۲) زاید شخص جو محض فاضل میں ہو - (۳) غیر شخص ؛ وہ شخص جو محفل صحبت ہو - (۴) معمولی آدمی ؛ ایسا ویسا آدمی ؛ نتھو خیرا - (۵) ( دکاندار ) اعلی درجے کا کپڑا ؛ اعلی درجے کی چیز - (۶) ( صرف کثیر سے تیار کیا ہوا ) بڑا فلم جو سنیما میں چھوٹی چیزوں کے بعد دکھایا جائے - (۷) اعلی درجے کا - (۸) مربع مثلاً ( 120 s. ft. ) -

**Super-, pref** : لاطینی سے متعاق سابقہ جو اوپر' بالا' فوق' ورا کے معنی میں آتا ہے -

*super numerum* : (۱) لاطینی صفات اور ان کے مشتقات کے ساتھ مثلاً *supernumerary*, مقررہ تعداد سے زاید؛ فاضل ؛ اس سے حسب ذیل مختلف معنی پیدا ہوتے ہیں - ( الف ) ( بہ خط مستقیم کسی چیز کے اوپر ) مثلاً -columnar, -humeral, (ب) بلند تر سطح پر مثلاً -aqueous, - terrene,- celestial, ( ج ) ماورا ؛ مافوق مثلاً -normal, -natural (۲) افعال' صفات اور ان کے مشتقات کے ساتھ حسب ذیل معنی میں (الف) ( ایک چیز کے ) اوپر؛ ( دوسری چیز کے ) اوپر کا ؛ بالائی ؛ اوپر سے ؛ مثلاً -impose, -scribe, -stratum ( ب ) اوپر سے دیکھنا ؛ مثلاً -add-erogation ( ج ) علاوہ ؛ مثلاً -intend, -stition, -vise ( د ) معمول سے زیادہ ؛ حد سے زیادہ مثلاً -eminent,-saturate, (۳) اسما کے ساتھ مل کر صفت بنانے میں حسب ذیل معنی پیدا کرتا ہے : ( الف ) اوپر کا ؛ بالائی ؛ اوپری ؛ بیرونی ؛ مثلاً - subtle, ( ب ) بلند تر ؛ وسیع تر - canopy, -cilious, -hive مثلاً ( ج ) دوسرے درجے کا ؛ ذیلی مثلاً - parasite, - class ( د ) ( ریاضی کے الفاظ میں ) زاید بہ قدر ؛ زائد بہ نسبت مثلاً - tuberation - bitertial, -biquintal

**superabound,** *v. i.* : کثرت سے ہونا ؛ بہ کثرت ہونا ؛ بہ افراط ہونا ؛ افراط سے ہونا ؛ بہتات ہونا -

**superabundance,** *n.* : زیادتی ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ افراط -

**superabundant,** *a.* : کثیر ؛ وافر ؛ بہت زیادہ -

**superabundantly,** *adv.* : بہت کثرت سے ؛ بہ افراط -

**superadd,** *v. t.* : مزید اضافہ کرنا اور بڑھانا -

**superaddition,** *n.* : مزید اضافہ -

**superaltar,** *n.* : بالائی قربان گاہ؛ وہ پتھر جس کی رسم تقدیس باضابطہ ادا ہوچکی ہو اور جو گرجے میں غیر تقدیس شدہ قربان گاہ کے اوپر رکھا گیا ہو -

**superanal,** *a.* : فوق مقعدی ؛ مقعد کے اوپر کا -

**superangelic,** *a.* : فرشتوں سے برتر ؛ فوق الملکی -

**superannuate,** *v. t.* : (۱) پیرانہ سالی کی وجہ سے کام کے ناقابل قرار دینا ؛ پیرانہ سالی کی وجہ سے قابل برطرفی یا قابل پینشن قرار دینا - (۲) پیرانہ سالی کی وجہ سے بر طرف کر دینا یا پینشن دیکر الگ کر دینا - (۳) اسکول کے لڑکے کو جس کی عمر زیادہ اور تعلیمی ترقی کم ہو قابل اخراج قرار دینا -

**superannuated,** *a.* : ( ۱ ) پیرانہ سالی کی وجہ سے کام کے ناقابل - ( ۲ ) فرسودہ ؛ پرانا اور بے کار -

**superannuation,** *n.* : ( ۱ ) پیرانہ سالی کی وجہ سے برطرف کر دیا جانا؛ پینشن دینا یا دیا جانا - (۲) پیرانہ سالی کی پینشن -

**superaqueous,** *a.* : سطح آب کے اوپر کا؛ فوق مائی ؛ بالائے آب -

**superbipartient,** *a.* : زاید بہ قدر دو تہائی ؛ پانچ اور تین کی نسبت رکھنے والا -

**superbiquintal,** *a.* : — سات اور پانچ کی نسبت رکھنے والا

**superbitertial,** *a.* : زاید بہ قدر دوثلث ؛ پانچ اور تین کی نسبت رکھنے والا -

**supercalendered,** *a.* : خوب گھٹا ہوا ؛ خوب اہارا ہوا (کاغذ) -

**supercanopy,** *n.* : (کمانچے ' کھڑکی یا طاق کے چھجے کے اوپر ) ایک اور چھجا ؛ بالائی چھجا -

**supercargo,** *n.* : مال کپتان ؛ جہاز کا وہ افسر جو مال چڑھانے اتارنے اور فروخت کرنے کا انتظام کرتا ہے -

**supercelestial,** *a.* : (۱) آسمان سے اوپر کا ؛ فوق سماوی - (۲) فرشتوں سے برتر ؛ فوق الملکی -

**supercharger,** *n.* : ( موٹر اور طیارے میں زیادہ گیس بھرنے کے لیے ) زیادہ طاقت کا پمپ -

**superciliary,** *a.* : (۱) ابرو کا ؛ حاجبی - (۲) آنکھ کے اوپر کا ؛ فوق عینی -

**supercilious,** *a.* : (۱) نخوت پسند ؛ متکبر ؛ دوسروں کو حقیر سمجھنے والا - (۲) نخوت کا ؛ متکبرانہ ؛ حقارت آمیز

**superciliously,** *adv.* : ناک چڑھا کر ؛ نخوت کے انداز سے ؛ تحقیر کے انداز سے ؛ حقارت آمیز طریقے سے -

**superciliousness,** *n.* : نک چڑھاپن ؛ نخوت ؛ تکبر ؛ دوسروں کو حقیر سمجھنا -

**supercivilized,** *a.* : حد سے زیادہ متمدن -

**superclass,** *n.* : (کسی چیز کی تقسیم میں) بڑی قسمت جس میں کئی قسمتیں شامل ہوں؛ بڑی جماعت جس میں کئی جماعتیں شامل ہوں -

**supercolumnar,** *a.* : جو ستونوں کے اوپر ہو؛ فوق عمودی -

**supercolumniation,** *n.* : ستونوں کے اوپر عمارت ؛ عمارت بالائے عمارت -

**supercool,** *v.t.* : (کیمیا) سیال شے کو اس طرح ٹھنڈا کرنا کہ اس کی حرارت نقطۂ انجماد سے کم ہوجائے مگر وہ منجمد نہ ہونے پائے۔

**superdreadnought,** *n.* : ڈریڈناٹ سے زیادہ زبردست جنگی جہاز۔

**superelevation,** *n.* : زائد بلندی (ریل کی سڑک کے موڑ پر ایک پٹڑی کی دوسری پٹڑی سے) -

**supereminent,** *a.* : نہایت ممتاز ؛ نہایت سر برآوردہ ؛ خاص طور پر نمایاں -

**supererogation,** *n.* : فرض منصبی سے زیادہ کام کرنا ؛ مزید خدمت ؛ مزید کام ؛ مزید عبادت -

*work of s.* : (دینیات) مزید حسنات ؛ مزید عبادت ؛ نفل (جو اپنے سوا دوسروں کی بخشش کے کام آسکے) -

**supererogatroy,** *a.* : فرض منصبی سے زاید ؛ مزید ؛ نفلی -

**superethical,** *a.* : اخلاقی اصول سے بالاتر ؛ مافوق اخلاق -

**superexcellent,** *a.* : اعلیٰ ترین ؛ نہایت اعلیٰ درجے کا ؛ نہایت ھی عمدہ ؛ نہایت ھی نفیس -

**superexcellence,** *n.* : انتہائی خوبی ؛ انتہائی نفاست ؛ کمال خوبی -

**superexcitation,** *n.* : حد سے زیادہ اشتعال ؛ انتہائی ھیجان ؛ بے حد جوش ؛ حد سے زیادہ اضطراب یا بے چینی ؛ حد سے زیادہ بر انگیختگی -

**superfamily,** *n.* : (حیاتیات) (نباتیات یا حیوانات کا) بڑا خاندان جس میں کئی خاندان شامل ہوں -

**superfatted,** *a.* : بہت زیادہ چربیلا (صابون) -

**superfecundation, superfetation,** *nn.* : حمل در حمل ؛ دوران حمل میں دوبارہ استقرار حمل -

**superficial,** *a.* : (۱) سطحی ؛ سطح کا ؛ بیرونی ؛ بالائی ؛ اوپری - (۲) بہت معمولی ؛ سطحی (معلومات وغیرہ) ؛ ظاہری ؛ دیکھنے کی ؛ اوپری ؛ (تہذیب ؛ اخلاقی صفات وغیرہ) ؛ خفیف سی (مشابہت) ؛ بہت ہلکی (رنگ روغن وغیرہ کی تہ) - (۳) مربع (انچ ؛ فٹ وغیرہ) -

*a s. person* : سطحی یا اوپری معلومات یا سطحی جذبات رکھنے والا شخص ؛ سطحی آدمی -

**superficiality,** *n.* : سطحیت ؛ اوپری یا سطحی ہونا -

**superficially,** *adv.* : سطح پر ؛ سطحی طور پر -

**superficies** ( -shiez ) *n.* ( pl. the same ) : سطح ؛ بالائی یا بیرونی سطح -

**superfine,** *a.* : (۱) (دکان داری) نہایت عمدہ ؛ بہت اعلیٰ درجے کا ؛ بہت بڑھیا - (۲) بے حد نفاست پسند -

**superfineness,** *n.* : نہایت عمدہ ہونا ؛ بہت بڑھیا ہونا ؛ حد سے زیادہ نفاست پسندی

**superfluity,** *n.* : (۱) ضرورت سے زاید ہونا ؛ فاضل ہونا - (۲) بے ضرورت ہونا ؛ فضول ہونا - (۳) بے ضرورت چیز ؛ فضول چیز - (۴) ضرورت سے زاید دولت ؛ فاضل دولت ؛ فالتو دولت -

**superfluous,** *a.* : (۱) ضرورت سے زیادہ ؛ فاضل ؛ زاید - (۲) بے ضرورت ؛ فضول -

**superfluously,** *adv.* : (۱) ضرورت سے زیادہ - (۲) بلا ضرورت ؛ فضول

**superfluousness,** *n.* : (۱) فاضل ہونا ؛ زاید ہونا - (۲) فضول ہونا ؛ بے ضرورت ہونا -

**superheat,** *v. t.* : (۱) نقطۂ جوش سے زیادہ گرم کرنا - (۲) زیادہ گرم کرکے بھاپ بنا دینا -

**superheater,** *n.* : وہ آلہ جس سے کوئی چیز نقطۂ جوش سے زیادہ گرم کی جاتی ھے -

**superheterodyne,** *n.* : لاسلکی کا نہایت قوی آواز گیر -

**superhive,** *n.* : بالائی چھتا ؛ چھتے کا بالائی حصہ جو اس سے الگ ہو سکتا ھے -

**superhuman,** *a.* : فوق الانسانی ؛ جو انسان کی طاقت یا ادراک سے باہر ہو -

**superhumanly,** *adv.* : فوق الانسانی طور پر -

**superhumeral,** *n.* : (۱) یہودیوں کے احبار کا جبہ - (۲) اسقف اعظم کا جبہ -

**superimpose,** *v. t.* : ایک چیز کو دوسری چیز کے اوپر رکھنا ؛ اوپر بنانا ؛ اوپر قائم کرنا -

**superimpregnation,** *n.* : دوران حمل میں دوبارہ استقرار حمل ؛ حمل ثانی -

**superincumbent,** *a.* : جو کسی چیز کے اوپر رکھا ہو یا قائم ہو ؛ اوپر رکھا ہوا -

*the s. mass* : اوپر رکھا ہوا انبار -

**superinduce,** *v. t.* : (ایک چیز میں) نئی چیز کا اضافہ کرنا ؛ کوئی دوسری چیز بڑھانا یا پیدا کرنا -

**superinduction,** *n.* : نئی چیز کا اضافہ -

**superinstitution,** *n.* : (۱) نئی چیز کا اضافہ - (۲) (کلیسا کی ایک جاگیر کے حلقے میں) ایک اور پادری کا تقرر -

**superintend,** *v. t. & i.* : انتظام کرنا ؛ نگرانی کرنا -

**superintendence,** *n.* : انتظام ؛ نگرانی -

**superintendent,** *n.* : ناظر ؛ منتظم ؛ نگراں -

**superjacent,** *a.* : اوپر رکھا ہوا -

**superlative,** *a. & n.* : (۱) اعلیٰ درجے کا ؛ اعلیٰ - (۲) (صرف و نحو) افضل التفضیل (کا صیغہ) ؛ تفضیل کل ؛ اسم تفضیل -

*his talk is all in ss.* : وہ بہت مبالغہ کرتا ھے -

*s. degree* : افضل التفضیل کا درجہ ؛ تفضیل کل کا درجہ -

**superlatively,** *adv.* : بدرجۂ اعلیٰ ؛ نہایت ؛ بے حد -

**superlativeness,** *n.* : اعلیٰ درجے کا ہونا ؛ اعلیٰ ہونا -

**sperlunar** ( -y ), *a.* : فوق قمری ؛ عالم بالا کا ؛ جو اس دنیا کا نہ ہو -

**superman,** *n.* : فوق البشر ؛ فوق الانسان (جرمن فلسفی نیٹشے کے فلسفے میں وہ شخص جو فوق العادۃ قوتیں رکھتا ہو اور اخلاقی معیار سے بالا تر ہو) -

**supermedial,** *a.* : فوق وسطی ؛ جو وسط یا مرکز کے اوپر واقع ہو -

**supermolecule,** *n.* : سالمۂ مرکب ؛ سالمات مادہ کا مجموعہ جو طبیعیات میں ایک واحد (unit) شمار کیا جاتا ھے -

**supermundane,** *a.* : فوق دہری ؛ عالم بالا کا (دنیاوی چیزوں سے برتر) -

**supernaculum,** *adv. & n.* : (۱) بغیر ایک قطرہ چھوڑے ہوے (اس طرح کہ ناخون پر ڈالنے کے لئے ایک قطرہ نہ بچے - پہلے رسم تھی کہ شراب کا ساغر الٹ کر اس کا آخری قطرہ انگوٹھے کے ناخون پر ڈالتے تھے) - (۲) اعلیٰ درجے کی شراب -

**supernatant,** *a.* : سطح پر تیرنے والا -

**supernatural**, *a.*: فوق الفطرۃ؛ جو فطاری قوتوں سے بالاتر قوت کا نتیجہ ہو اور علت معلول کے قانون سے آزاد ہو؛ جس میں خرق عادت یا معجزہ ہو -

**supernaturally**, *adv.*: خرق عادت کے ذریعے سے؛ فوق الفطرت طریقے سے -

**supernaturalness**, *n.*: فوق الفطرت ہونا -

**supernaturalism**, *n.*: فوق الفطرت قوتوں اور چیزوں کا قائل ہونا؛ معجزے کا قائل ہونا؛ مافوقیت -

**supernaturalist**, *n.*: فوق الفطرۃ قوتوں اور چیزوں کا قائل؛ معجزے کا قائل؛ مافوقی -

**supernaturalize**, *v. t.*: فوق الفطرت بنا دینا -

**supernormal**, *a.*: فوق طبعی؛ مقررہ معیار سے زیادہ -

**supernumerary**, *a.*: (۱) زاید؛ فاضل؛ فالتو-(۲) زائد ملازم جو متفرق کاموں کے لئے رکھا جاے -

**supernutrition**, *n.*: زاید تغذیہ؛ ضرورت سے زیادہ تغذیہ -

**superoctave**, *n.*: ارغنون (ارگن باجے) کا ایک پردہ -

**superorder**, *n.*: (نباتات اور حیوانات کے خاندان کا) بڑا سلسلہ جس میں چھوٹے سلسلے شامل ہوں -

**superordinal**, *a.*: نباتات اور حیوانات کے بڑے سلسلے کا -

**superordinary**, *a*: خاص؛ غیر معمولی -

**superorganic**, *a.*: (۱) فوق جسمی؛ روحانی، روحیاتی - (۲) جسم اجتماعی سے متعلق؛ اجتماعی؛ معاشری -

**superoxygenation**, *n.*: (کسی چیز میں) آکسیجن حد سے زیادہ کر دینا یا ہو جانا -

**superparasite**, *n.*: طفیلی؛ طفیلی در طفیلی (پودا، کیڑا وغیرہ) -

**superparasitic**, *a.*: طفیلی در طفیلی قسم کا -

**superphosphate**, *n.*: قوی فاسفیت (جس میں فاسفورک ایسڈ بہت زیادہ مقدار میں ہو) -

**superphysical**, *a.*: فوق جسمی؛ فوق طبیعی -

**superpose**, *v. t.*: (ایک چیز کو دوسری چیز کے) اوپر رکھنا -

**superposition**, *n.*: اوپر رکھنا یا رکھا جانا -

**superquadripartient**. **Superquadriquintal**, *aa.*: نو اور پانچ کی نسبت رکھنے والا؛ ۹ / ۵ -

**supersacral**, *a.*: فوق عجزی (اس تکونی ہڈی کے اوپر کا جو ریڑھ کی ہڈی کے سرے پر مقعد سے ملی ہوئی ہے) -

**supersaturate**, *v. t.*: ضرورت سے زیادہ سیر کرنا (کیمیاوی شے پر مقناطیس وغیرہ سے) -

**supersaturation**, *n.*: حد سے زیادہ سیر کرنا یا ہونا -

**superscribe**, *v. t.*: کسی چیز کے اوپر لکھنا؛ کندہ کرنا -

**superscript**, *a.*: (لفظ، عدد) جو سطر سے اوپر ہٹا کر لکھا گیا ہو؛ بالاے سطر -

**superscription**, *n.*: (۱) کسی چیز پر لکھنا یا لکھا جانا؛ کندہ کرنا یا کیا جانا - (۲) کتبہ -

**supersede**, *v. t.*: (۱) منسوخ کرنا؛ ترک کرنا (استعمال) - (۲) ایک چیز کی جگہ دوسری چیز اختیار کرنا؛ ایک شخص کی جگہ دوسرا شخص مقرر کرنا - (۳) (ایک چیز کا دوسری چیز کی، ایک شخص کا دوسرے شخص کی) جگہ لینا -

**supersensible**, *a.*: فوق الحس؛ فوق الحواس؛ جو حواس کی پہنچ سے باہر ہو -

**supersensitive**, *a.*: بے حد حساس؛ بے حد زود حس

**supersensual**, *a.*: فوق الحس؛ فوق الحواس -

**supersensuous**, *a.*: فوق الحس؛ فوق الحواس -

**supersesquialteral**, *a.*: پانچ اور دو کی نسبت رکھنے والا؛ ۵ / ۲ -

**supersesquitertial**, *a.*: سات اور چار کی نسبت رکھنے والا؛ ۷ / ۴ -

**supersession**, *n.*: (۱) منسوخی؛ ترک - (۲) ایک شخص کی جگہ دوسرے شخص یا ایک چیز کی جگہ دوسری چیز کا تقرر؛ (ایک کا دوسرے کی) جگہ لینا -

**supersolar**, *a.*: فوق شمسی -

**supersolid**, *n.*: ایسا مجسم جس میں تین سے زیادہ ابعاد ہوں -

**superspiritual**, *a.*: حد سے زیادہ روحانی -

**superspirituality**, *n.*: حد سے زیادہ روحانیت -

**superstition**, *n.*: (۱) ضعیف الاعتقادی؛ اوہام پرستی؛ توہم پرستی - (۲) توہم؛ باطل عقیدہ -

**superstitious**, *a.*: ضعیف الاعتقاد؛ توہم پرست؛ اوہام پرست -

**superstitiously**, *adv.*: ضعیف الاعتقادی سے؛ توہم پرستی سے -

**superstitiousness**, *n.*: ضعیف الاعتقادی؛ اوہام پرستی؛ توہم پرستی -

**superstratum**, *n.*: بالائی طبقہ؛ اوپری پرت -

**superstruction**, **Superstructure**, *nn.*: بالائی عمارت؛ عمارت بالاے عمارت -

**superstructural**, *a.*: بالائی عمارت کا -

**supersubstantial**, *a.*: فوق مادی؛ وراے مادہ -

**supersubtle**, *a.*: (۱) نہایت دقیق؛ نہایت پر اسرار - (۲) بے حد باریک یا نازک (فرق وغیرہ) - (۳) حد سے زیادہ تیز یا بے حد باریک بیں (ادراک، نظر) - (۴) بے حد تیز، فہیم، دقیق النظر یا نکتہ رس (شخص) - (۵) نہایت ہوشیاری کی، بڑی استادی کی (تدبیر وغیرہ) - (۶) بے حد عیار؛ بے حد چالاک؛ بڑی عیارانہ

**supersubtlety**, *n.*: (۱) حد سے زیادہ باریکی یا نزاکت؛ تیزی؛ تیز فہمی - (۲) ہوشیاری؛ عیاری -

**supertax**, *n.*: مزید محصول؛ مزید ٹکس (انکم ٹیکس کے علاوہ، جو مقررہ حد سے زیادہ آمدنی رکھنے والوں پر عاید کیا جاتا ہے) -

**supertelluric**, *a.*: فوق ارضی؛ مافوق الارضی -

**supertemporal**. *a.*: (۱) فوق صدغی؛ کنپٹی سے اوپر کا - (۲) فوق زمانی -

**superterrene**, *a.*: (۱) فوق ارضی؛ آسمانی - (۲) فوق دنیوی؛ عالم بالا کا -

**superterrestrial**, *a.*: (۱) فوق ارضی؛ آسمانی - (۲) فوق دنیوی؛ عالم بالا کا -

**supertonic**, *n.*: (موسیقی) (سر گم میں) بنیادی سر سے اونچا پہلا سر -

**supertripartient**, **Supertriquartal**, *aa.*: سات اور چار کی نسبت رکھنے والا؛ ۷ / ۴ -

**supertuberation,** *n.* : ایک گلٹی میں دوسری گلٹی نکلنا ؛ گلٹی پر گلٹی -

**supervacaneous,** *a.* : غیر ضروری ؛ بے ضرورت ؛ فضول -

**supervene,** *v. i.* : ایک واقعے کے بیچ میں دوسرے واقعے کا ' ایک عمل کے بیچ میں دوسرے عمل کا حائل ہوجانا ؛ آ پڑنا ؛ آن پڑنا ؛ ہونے لگنا -

**supervention,** *n.* : آ پڑنا ؛ بیچ میں ہونے لگنا -

**supervise,** *v. t.* : نگرانی کرنا ؛ دیکھ بھال کرنا ؛ انتظام کرنا

**supervision,** *n.* : نگرانی ؛ انتظام -

**supervisor,** *n.* : نگران ؛ ناظر ؛ منتظم -

**supervisory,** *a.* : نگرانی کا ؛ نگرانی کرنے والا -

**Superable,** *a.* : (۱) (دقت یا مشکل) جو دور ہو سکے - (۲) جو قابو میں آ سکے ؛ جس پر غلبہ پانا ممکن ہو ؛ قابو کی ؛ قابل فتح ؛ تسخیر پذیر ؛ قابل عبور -

**Superb** (soo-, su-) *a.* : (۱) نہایت شاندار ؛ عظیم الشان ؛ بڑا پر شوکت ؛ نہایت دلفریب یا دلکش (منظر ' حسن وغیرہ) - (۲) اعلی درجے کا ؛ نہایت عمدہ ؛ نہایت نفیس - (۳) انتہائی ؛ حد کی ؛ غضب کی (*s. courage, s. impudence*)

**superbly,** *adv.* : (۱) نہایت شان دار طریقے سے ؛ بڑی شان و شوکت سے - (۲) نہایت ؛ بے حد -

**Superior** (soo-, su-) *a. & n.* : (۱) اعلی ؛ بڑا ؛ اونچا ؛ بالا دست (حاکم ' منصب ' عدالت وغیرہ) - (۲) بڑا ؛ بہتر ؛ برتر ؛ فائق ؛ بڑھا ہوا - (۳) اعلی درجے کا ؛ بڑھیا - (۴) قابل اور تربیت یافتہ ؛ اچھی قابلیت اور عمدہ صفات کا - (۵) اپنی قابلیت پر نازاں ؛ خود پسند ؛ خود پسندانہ ؛ رعونت کا (۶) بالا تر (*s. to bribery, temptation etc.*) - (۷) (کسی سے یا کسی کا) بڑا ؛ اچھا ؛ بزرگ ؛ افسر - (۸) (خانقاہ وغیرہ کا) صدر ؛ افسر ' صدر راہب -

*a s. person* : (۱) قابل اور تربیت یافتہ آدمی - (۲) خود پسند آدمی -

*s. air* : رعونت کا انداز -

*rise s. to* : متاثر نہ ہونا ؛ التفات نہ کرنا ؛ پروا نہ کرنا -

*s. calyx* : بالائی بند گل یا پھول کٹوری -

*s. figures* : وہ ہندسے جو سطر سے اوپر لکھے یا چھاپے جائیں ؛ بالائے سطر ہندسے -

*s. genus* : (نباتات ' حیوانات کی تقسیم میں) بالا جنس ؛ وسیع تر جنس -

*s. letters* : وہ حروف جو سطر سے اوپر لکھے یا چھاپے جائیں ؛ بالائے سطر حروف -

*s. limb* : بالائی کنارہ ؛ بالائی حاشیہ ؛ اجرام فلکی خصوصاً چاند سورج کا اوپر کا کنارہ -

*s. limit* : دیکھو Limit -

*s. numbers* : غالب تعداد (اشخاص کی) -

*s. ovary* : بالائی بیضہ دان ؛ زائد بیضہ دان جو ایک بیضہ دان کے اوپر ہو -

*s. wing* : (حیاتیات) بالائی بازو ؛ زائد بازو جو ایک بازو کے اوپر سے نکلا ہو -

*was overcome by s. numbers* : دشمنوں کی تعداد زیادہ ہونے کی وجہ سے ہار گیا -

**superioress,** *n.* : (شاذ) صدر راہبہ -

**Superiority,** (or-pe-), *n.* : تفوق ؛ برتری ؛ بالا دست ہونا ؛ عظمت ؛ بڑائی ؛ قابلیت ؛ خوبی ؛ عمدگی -

**superiorly,** *adv.* : (نباتیات وغیرہ) اوپر سے ؛ اوپر -

**Supernal,** *a.* : (۱) (شعر ' خطابت) سماوی ؛ آسمانی - (۲) عالم بالا کا ؛ فردوسی ؛ علوی ؛ الہی ؛ ربانی - (۳) رفیع ؛ ارفع ؛ بلند و برتر -

**Supersedeas,** *n.* : (قانون) حکم امتناعی ؛ وہ حکم جس کے ذریعے سے کوئی کارروائی روک دی جائے -

**Supinate,** *v. t.* : ہاتھ کو اس طرح رکھنا کہ ہتھیلی اوپر کی طرف ہو ؛ ہتھیلی کو اوپر کی طرف کرنا -

**supination,** *n.* : ہتھیلی اوپر کی طرف کرنا -

**supinator,** *n.* : (عضویات) عضلہ باطحہ (کلائی کا وہ پٹھا جس سے ہتھیلی اوپر کی طرف مڑتی ہے) -

**Supine** (or-in) *a.* : (۱) چت ؛ پیٹھ کے بل - (۲) سست ؛ جس پر آلکس سوار ہو -

**supinely,** *adv.* : (۱) چت ؛ پیٹھ کے بل - (۲) سستی سے ؛ غفلت سے ؛ منٹھے پن سے -

**supineness,** *n.* : سستی ؛ آلکس -

**Supine,** *n.* : (لاطینی صرف و نحو) حاصل مصدر (مفعولی حالت میں) -

**Supper,** *n.* : (۱) سپر ؛ ہلکی سی غذا جو سونے سے پہلے کھاتے ہیں - (۲) شام یا رات کا کھانا ؛ آخری کھانا (ان لوگوں کا جو ڈنر یعنی بڑا کھانا آخر میں نہیں بلکہ بیچ میں کھاتے ہیں) -

**supperless,** *a.* : جسے سپر کھانے کو نہ ملا ہو -

**Supplant,** *v. t.* : کسی کو ہٹا کر یا نکال کر اس کی جگہ لے لینا (خصوصاً سازش کے ذریعے) ؛ کسی کو اکھاڑ کر خود جم جانا -

**supplanter,** *n.* : وہ شخص جو دوسرے کو ہٹا کر اس کی جگہ لے لے -

**Supple,** *a. & v. t. & i.* : (۱) لچک دار ؛ لچکیلا ؛ لوچ دار - (۲) دبو ؛ دبنے والا ؛ ڈھب کر کام نکالنے والا - (۳) للو پتو کرنے والا ؛ چاپلوسی کرنے والا - (۴) چاپلوسی کا ؛ خوشامدانہ - (۵) نرم کرنا ؛ نرم ہونا ؛ لچک دار بنانا یا بننا ؛ لوچ پیدا کرنا - (۶) گھوڑے کو لگام کے اشارے پر سدھانا -

*s.-jack* : (۱) ایک جھاڑی جس کی لکڑی بید کی طرح لچک دار ہوتی ہے - (۲) اس لکڑی کا بید -

*to s. a horse* : گھوڑے کو اس طرح سدھانا کہ لگام کے اشارے پر نقل و حرکت کرے -

**suppleness,** *n.* : لچک ؛ لوچ ؛ دبو پن ؛ چاپلوسی -

**supply,** *adv.* : لچک یا لوچ کے ساتھ ؛ دبو پن سے ؛ دب کر ؛ چاپلوسی سے -

**Supplement,** *n.* : (۱) تکملہ ؛ اضافہ ؛ وہ چیز جو کمی پوری کرنے کے لیے بڑھائی جائے ' خصوصاً اخبار وغیرہ

کا تتمہ ؛ ضمیمہ - (۲) (ریاضی) تکملہ ؛ وہ زاویہ جو دوسرے زاویے کے ساتھہ مل کر ۱۸۰ درجے کا زاویہ بنائے -

**supplemental, supplementary,** *aa.*: (۱) تکملے یا تتمے کا - (۲) جو تکملے یا ضمیمے کے طور پر بڑھایا جاے -

**Supplement,** *v. t.*: اضافہ کرنا ؛ بڑھانا -

**supplementation,** *n.*: بڑھانا یا بڑھایا جانا -

**Suppliant,** *a. & n.*: تضرع کا ؛ التجا کا ؛ رحم طلب -

**suppliantly,** *adv.*: التجا سے ؛ تضرع سے -

**Supplicate,** *v. t. & i.*: عاجزی سے درخواست کرنا ؛ التجا کرنا؛ منت سماجت سے مانگنا -

**supplicatingly,** *adv.*: التجا سے ؛ تضرع سے -

**supplication,** *n.*: التجا ؛ تضرع -

**supplicatory,** *a.*: التجا کا ؛ تضرع کا -

**Supply,** *v. t. & n.*: (۱) بہم پہنچانا ، مہیا کرنا (کوئی چیز کسی کے لیے) - (۲) لگانا (کسی آلے وغیرہ میں وہ چیز جس کی ضرورت ہو) - (۳) پورا کرنا (کمی ، ضرورت)؛ تلافی کرنا (نقصان کی) - (۴) (جگہ) پر کرنا - (۵) بہم رسانی؛ مہیا کرنا - (۶) ذخیرہ ؛ رسد (کسی چیز کی) - (۷) (معاشیات) کسی چیز کی مجموعی مقدار جو بازار میں موجود ہو - (۸) (جمع) فوج کی ضروریات کا مجموعی ذخیرہ ؛ رسد - (۹) (جمع) رقم جو پارلیمنٹ حکومت کے مصارف کے لئے منظور کرتی ہے - (۱۰) (جمع) خرچ ؛ مقررہ رقم جو کسی شخص کو خرچ کے لئے ملتی ہو -

*Committee of* **S.**: دارالعوام کا وہ اجلاس جو صیغہ ملازمانی کے مصارف پر غور کر رہا ہو -

*demand and* **s.**: طلب و رسد -

**s.** *department*: محکمہ رسد ؛ وہ محکمہ جو کسی چیز کی بہم رسانی کے لئے قائم ہو ؛ خصوصاً فوج کا محکمہ رسد رسانی -

**supplier,** *n.*: (قائم مقام کی حیثیت سے) مہیا کرنے والا -

**Support,** *v. t. & n.*: (۱) بوجھہ اٹھانا - (۲) تقویت پہنچانا ؛ ہمت بڑھانا ؛ دستگیری کرنا ؛ سنبھالے رکھنا - (۳) سہنا ؛ برداشت کرنا ؛ تحمل کرنا - (۴) پالنا ؛ پرورش کرنا ؛ کفیل ہونا - (۵) تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ ساتھہ دینا - (۶) تصدیق کرنا ؛ تائید کرنا ؛ تائید میں دلائل پیش کرنا - (۷) (پارٹ کو) اچھی طرح ادا کرنا ؛ (کیرکٹر کو) نبھانا - (۸) تائید ؛ حمایت - (۹) سہارا ؛ پشتہ ؛ اڑواڑ - (۱۰) موید ؛ پشت پناہ ؛ سہارا -

**s.** *actor*: ایکٹر کے ساتھہ مل کر ضمنی پارٹ کرنا -

**s.** *institution*: کسی ادارے میں چندہ دینا -

**s.** *lecturer*: لکچرر کی تائید میں تقریر کرنا -

**s.** *resolution*: تجویز کی تائید میں تقریر کرنا -

**s.** *trench*: خندقوں کی تین قطاروں میں سے دوسری قطار جو خط محاذ اور خط محفوظ کے درمیان ہوتی ہے -

*troops stationed in* **s.**: محفوظ فوج ؛ کمک -

**supportable,** *a.*: قابل برداشت -

**supportably,** *adv.*: قابل برداشت حد تک -

**supportless** *a.*: بے سہارے کا ؛ بے کس ؛ بے یار و مددگار -

**Supporter,** *n.*: (۱) سہارا دینے والا ؛ مدد کرنے والا ؛ موید ؛ حامی ؛ مددگار (۲) کفیل ؛ کفالت کرنے والا - (۳) (نقابت) آدمی یا جانوروں کی دو تصویروں میں سے ایک جو ڈھال کو اٹھائے ہوئے یا اس کے دونوں طرف کھڑی دکھائی جاتی ہیں ؛ حامل -

**Suppose,** *v. t.*: (۱) فرض کرنا - (۲) فرض کرو کہ - (۳) (تجویز پیش کرنے کے موقع پر) آو مثلاً: آؤ ٹہلنے چلیں *s. we went for a walk* - (۴) (کسی نظریے یا نتیجے کے لئے) شرط ہونا؛ ضروری ہونا (کسی چیز کا) *(creation supposes a creator)* - (۵) سمجھنا ؛ خیال کرنا ؛ گمان کرنا ؛ قیاس کرنا - (۶) (مجہول کے طور پر) توقع کی جانا ؛ توقع ہونا (*he is not supposed to clean the street* اس سے یہ توقع نہیں کی جاتی ہے ' اس کا یہ کام نہیں ہے کہ سڑک صاف کرے) -

*I* **s.**: غالباً یہی معلوم ہوتا ہے کہ (تامل کے ساتھہ تائید کرنے کے موقع پر) -

**supposable,** *a.*: جو فرض کیا جا سکے ؛ قابل قیاس -

**supposed**: مفروضہ -

**supposedly,** *adv.*: قیاس کی رو سے ؛ مفروضہ طور پر ؛ جیسا کہ فرض کیا جاتا ہے یا کیا جا سکتا ہے -

**supposition,** *n.*: (۱) فرض کرنا یا کیا جانا - (۲) مفروضہ ؛ گمان ؛ قیاس

**suppositional,** *a.*: مفروضی ؛ قیاسی -

**suppositionally,** *adv.*: مفروضے کے طور پر -

**suppositious,** *a.*: (۱) مفروضہ - (۲) فرضی

**Supposititious,** *a.*: فرضی ؛ نقلی ؛ جعلی -

**supposititiously,** *adv.*: فرضی طور پر ؛ جعلی طور پر -

**supposititiousness,** *n.*: فرضی ہونا ؛ جعلی ہونا ؛ نقلی ہونا -

**Suppository,** *n.*: (طب) شافہ -

**Suppress,** *v. t.*: (۱) فرو کرنا ؛ دبا دینا ؛ زور توڑ دینا ؛ کچل دینا - (۲) ضبط کرنا ؛ روکنا ؛ (جذبہ) دبانا وغیرہ - (۳) بند کر دینا ؛ ممنوع قرار دینا - (۴) (کتاب) ضبط کر لینا ' اشاعت روک دینا - (۵) دبا دینا ؛ ظاہر نہ ہونے دینا ؛ پوشیدہ رکھنا ؛ چھپا ڈالنا -

**suppressible,** *a.*: (۱) فرو کرنے یا دبانے کے قابل - (۲) بند کر دینے کے قابل ؛ قابل امتناع - (۳) قابل ضبطی - (۴) قابل اخفا -

**suppression** (-shn), *n.*: (۱) فرو کرنا یا کیا جانا - (۲) بند کرنا یا کیا جانا ؛ امتناع (۳) ضبطی - (۴) اخفا -

**suppressor,** *n.*: فرو کرنے والا وغیرہ -

**suppressed** (p. p.): (۱) روکا ہوا ؛ دبایا ہوا ؛ دبا ہوا ؛ ضبط شدہ - (۲) بیماری جو طبعی دور پورا ہونے سے پہلے روک دی گئی ہو ؛ دبی ہوئی -

*Suppresio veri*, *n.*: اخفائے حق -

**Suppurate,** *v. i.*: پیپ پڑنا ؛ پکنا -

**suppuration,** *n.*: تقیح ؛ پیپ پڑنا -

**suppurative,** *a.*: پکنے والا ؛ پکانے والا ؛ قاتح -

**Supera-** *Pref. f. L. supra adv. & Prep.*: لاطینی سے مشتق سابقہ حسب ذیل معنی میں آتا ہے - (۱) تعریض کی اصطلاحوں میں اور فوق کے معنی میں (اس میں *supra* اور *super* بلا

امتیاز استعمال کرتے هیں) - (۲) اور الفاظ میں اوپر ' ما ورا '
ما قبل ' ما بعد کے معنی میں -

*-clavicular* : هنسلی کی هڈی کے اوپر کا ؛ فوق ترقوتی -

*-lapsarian, n. & n.* : اس عقیدے کا (پیرو) کہ گو خدا
هبوط آدم کا پہلے سے علم رکھتا تھا مگر اس علم سے پہلے هی بعض
بندوں کو مقبول اور بعض کو مردود قرار دے چکا تھا ؛ فوق هبوطی-

*-lapsarianism, n.* : مذکورہ بالا عقیدہ ؛ فوق
هبوطیت -

*-mundane* : فوق دنیوی ؛ عالم بالا کا -

*-orbital* : خانۂ چشم کے اوپر کا ؛ فوق حجاجی -

*-protest* : (قانون تجارت) کسی تیسرے شخص کا هنڈی کو
اس وقت سکارنا جب وہ شخص جس کے نام هنڈی هے اس کے
نہ سکارے جانے پر احتجاج کر چکا هو ؛ ادائیگی بعد احتجاج ؛
قبولیت بعد احتجاج -

*-renal* : گردے کے اوپر کا ؛ فوق کلوی -

**Supra**, *adv.* : (کتاب یا تحریر میں) اوپر ؛ پہلے ؛ صفحات بالا
میں ؛ عبارت بالا میں -

**Supremacy**, *n.* : (۱) برتری ؛ تفوق ؛ عظمت ؛ انتہائی
اهمیت - (۲) اقتدار اعلی ؛ (سیاسی یا مذهبی) اختیار اعلی -

*Act of S.* : قانون اقتدار شاهی ؛ وہ قانون جس کی رو سے
انگلستان میں پاپاے روما کا مذهبی اقتدار ختم کردیا گیا اور
بادشاہ کی طرف منتقل کردیا گیا -

*oath of s.* : حلف اقتدار شاهی (مذکورہ بالا قانون کی
پابندی کا حلف) -

**Supreme** (soo- su-), *a & n.* : (۱) اقتدار اعلی ' یا اختیار
اعلی رکھنے والا ؛ اعلی ؛ سب سے بڑا - (۲) انتہائی ؛ سب سے بڑا ؛
اعلی درجے کا ؛ بلند ؛ برتر - (۳) نہایت اهم ؛ سب سے اهم
(*s. moment, s. hour*) -

*S. Court of judicature*: عدالت العالیہ- دیکھو judicature

*s. end, s. good* : دیکھو Summum Bonum -

*s. Pontiff* : پاپاے اعظم ؛ پوپ -

*the S. Being* : حاکم حقیقی ؛ حاکم مطلق ؛ خداے تعالی -

*(The) S. Council of the Allies* : (سنہ ۱۹۱۹ ع تا
۱۹۲۱) انگلستان اور اس کے اتحادیوں کی مجلس اعلی جس
کے مشورے سے ان حکومتوں کی مشترک پالسی طے هوتی تھی -

*supremely, adv.* : نہایت ؛ بے حد -

**Sur- =Sub** : سابقہ بعض لاطینی مرکبات اور ان کے مشتقات
میں "*Sub*" کے بجاے آتا هے مثلاً *surge, surreptitious* -

**Sur-,** : سابقہ (۱) بعض الفاظ میں جو قدیم فرانسیسی
سے انگریزی میں لیے گئے هیں "*Super*" کی جگہ آتا هے
(مثلاً *surcharge, surface*) - (۲) تشریح کی بعض
اصطلاحوں میں "*super-, or supra-*" کی جگہ (مثلاً
*surrenal, suprarenal*) -

**Sura(h)**, (soora), *n.* : (قرآن شریف کا) سورہ ؛ سورت -

**Surah**, *n.* : ایک قسم کا سفید ریشم (شاید سورت کاتھیاواڑ سے منسوب هے) -

**Sural**, *a.* : ساق کا ؛ پنڈلی کا -

**Surat**, (soo-), *n.* : ایک قسم کی روئی جو سورت کے علاقے
میں پیدا هوتی هے ؛ اس روئی کا کپڑا -

**Surcease**, *n. & v. i.* : (۱) (قدیم) خاتمہ ؛ بند هوجانا -
(۲) ختم هوجانا ؛ بند هوجانا ؛ باقی نہ رهنا -

**Surcharge**, *n. & v. t.* : (۱) زاید رقم ؛ مزید رقم (جو
وصول کی جاے) ؛ مزید رقم کا بار - (۲) فاضل رو (بجلی کی) ؛
فاضل قوت (جو ضرورت سے زیادہ هو) - (۳) جرمانہ (جو
قابل محصول املاک کا غلط نقشہ یا حساب پیش کرنے کی وجہ
سے کیا جاے) - (۴) اوپری ٹھپا (جو ڈاک کے ٹکٹ پر قیمت
بدلنے کے لیے لگایا جاتا هے) - (۵) بھرنی (حساب کی وہ رقم
جو تنقیح کرنے والا پاس نہ کرے اور حساب لکھنے والے کو اپنے
پاس سے بھرنی هو) - (۶) حساب میں کسی رقم کی غلطی نکالنا
جو آمدنی کے خانے میں لکھنے سے رہ گئی هے ؛ لیکھے کی غلطی -
(۷) حد سے زیادہ بوجھ لادنا ؛ حد سے زیادہ بھرنا ؛ ضرورت سے
زیادہ سیر کردینا (محلول وغیرہ کو) - (۸) (ملکیت کا
غلط نقشہ پیش کرنے والے پر) جرمانہ کرنا ؛ جرمانہ وصول کرنا ؛
(رقم) بطور جرمانہ وصول کرنا - (۹) بھرتی عاید کرنا یا
وصول کرنا - (۱۰) لیکھے کی غلطی نکالنا (دیکھو معنی نمبر ۶) -

**Surcingle**, *n. & v. t.* : (۱) (گھوڑے کا) بالا تنگ ؛
کوتل کش ؛ پٹیار - (۲) پادریوں کے جبے یا کرتے کی پیٹی -
(۳) بالا تنگ کسنا (گھوڑے پر) ' بالا تنگ سے کسنا -

**Surcoat**, *n.* : (تاریخ) بالا پوش ؛ ایک قسم کا ڈھیلا
ڈھالا لباس جو زرہ بکتر کے اوپر پہنا جاتا تھا (سر کوٹ) -

**Surculose,-lous**, *aa.* : (نباتیات) جس میں زیر بچے
پھوٹتا هو ؛ زیر بچہ دار -

**Surd**, *a. & n.* : (۱) (ریاضی) اصم ؛ مقدار اصم - (۲)
(صوتیات) (حرف صحیح) جو آواز سے نہیں بلکہ سانس سے
ادا کیا جاے ؛ مصمتی -

**Sure**, *a. & adv.* : (۱) جسے یقین هو ؛ یقین رکھنے
والا ؛ وثوق رکھنے والا ؛ متیقن - (۲) بھروسے کا ؛ قابل اعتماد -
(۳) حفاظت کا ؛ محفوظ - (۴) حکمی ؛ تیر بہدف -
(۵) جس کے متعلق یقین هو [ (کسی بات کا یا کسی کام کے
کرنے کا) *s. to turn out well, would be s. to dislike him*] -
(۶) یقینی ؛ جس میں ذرا بھی شبہ نہ هو - (۷) (قدیم)
واقعی ؛ حقیقت میں - (۸) (امریکا ' بول چال) یقیناً ؛ بے شک -

*a s. draw* : (۱) وہ آڑ یا چھپنے کی جگہ جس میں
لومڑی کا هونا یقینی هو - (۲) ایسی چیز جو کبھی خالی نہ
جاے ؛ ایسی بات جس سے سننے والا یقیناً اپنا بھید یا اپنے
خیالات ظاهر کردے -

*a s. shot* : نشانے کا سچا ؛ قادر انداز ؛ بے خطا نشانہ لگانے والا -

*make s.* : (۱) پوری طرح تصدیق یا اطمینان کرلینا -
(۲) پورا انتظام کرلینا (کسی بات کے هونے کا) -

*make s. of* : (۱) پوری طرح تصدیق کرلینا - (۲) بھروسا
کرلینا (ایسی بات پر جس میں ممکن هے دهوکا هو) -

*slow and s.* : دیکھو Slow -

*s.card* : حکمی ہبر وغیرہ -

*s. enough* : (۱) واقعی ؛ بالکل ؛ امید کے مطابق
(*I said it would be, & s. enough it is*) - (۲) ضرور ؛
تقریباً یقینی (*he will come s. enough*) -

*s. -footed* : (۱) قدم کا سچا ؛ جس کا قدم همیشہ ٹھیک

پڑے - ( ۲ ) نہایت محتاط جیسے کبھی لغزش نہ ہو

**s.thing :** ( امریکا ) ( ۱ ) یقینی بات - ( ۲ ) ضرور ( تائیدی تائید کے موقع پر ) -

*to be s.* : (۱)اس میں شبہ نہیں کہ ( خیریت کے موقع پر ) - (۲) واللہ ! سچ ہے ! حقیقت میں ! -

**sureness, n. :** تیقن ؛ یقینی ہونا ؛ قابل اعتماد ہونا ؛ حکمی ہونا -

**Surely, adv. :** ( ۱ ) یقینی طور پر ؛ مستقل طور پر - ( ۲ ) مضبوطی سے ( *mule plants its feet s.* ) - (۳) یقین تو ہے؛ خیال تو یہی ہے ؛ میں تو یہی سمجھتا ہوں - ( ۴ ) ( قدیم ) یقیناً؛ ضرور (اب صرف فرمائش یا سوال کے جواب میں آتا ہے)-

**Surety, n. :** ( ۱ ) ( قدیم ) یقین؛ وثوق - ( ۲ ) ضمانت ؛ وہ چیز جو ضمانت کے طور پر رکھی جائے ( اب اس معنی میں شاذ ہے ) - ( ۳ ) ضامن -

*of a s.* : یقیناً -

*to stand s.* : ضمانت دینا ؛ ضامن ہونا -

**suretyship, n. :** ضمانت -

**Surf, n. :** کف دریا ؛ پھین جو سمندر کی لہروں کے ساحل یا چٹان سے ٹکرانے سے پیدا ہوتا ہے ؛ موجوں کا تلاطم ( ساحل پر ) -

*s.-bird* : ایک ساحلی پرند -

*s.-boat* : تلاطم کشتی ؛ ایک قسم کی پانی پر تیرنے والی ہلکی کشتی جو تلاطم کے وقت استعمال کرتے ہیں -

*s.-man* : تلاطم کشتی کا ملاح -

*s.-riding* : ایک کھیل ، تختوں پر بیٹھ کر کف دریا کے ساتھ بہنا -

**surfy, a. :** کف دریا کا سا ؛ پر کف -

**Surface, n. & v. t. :** ( ۱ ) سطح - ( ۲ ) ظاہری پہلو؛ سطحی پہلو ؛ ظاہری حالت ؛ سطحی حالت ؛ ظاہر - ( ۳ ) ( بہ طور صفت سابقہ ) سطحی - ( ۴ ) ( ہندسہ ) سطح ( جس میں لمبائی اور چوڑائی ہو مگر گہرائی بالکل نہ ہو ) - ( ۵ ) مسطح کرنا ( کاغذ وغیرہ کو ) -

*developable s.* : قابل استوا سطح جو پھیلا کر مستوی بنائی جاسکتی ہو -

*plane s.* : سطح مستوی -

*s.-colour* : وہ رنگ جو مسطح طباعت میں استعمال ہوتا ہے -

*s.-man* : ریل کی سڑک کا نگہبان

*s.-printing* : مسطح طباعت ( معمولی ٹائپ کی طباعت ؛ اس طباعت کی ضد جس میں حروف اندر دھنس جاتے ہیں ) -

*s. tension* : سطحی تناؤ؛ تناؤ کی قوت جو سیال میں ہوتی ہے جس کی وجہ سے قطرے اور بلبلے بنتے ہیں -

*s.-water* : سطح کا پانی جو زمین وغیرہ کی سطح پر کچھ دیر جمع رہتا ہے اور پھر بہ جاتا ہے -

*curved s.* : سطح منحنی -

**(-) surfaced :** (-) سطح رکھنے والا -

**Surfeit, n. & v. t. & i :** ( ۱ ) زیادتی ( خصوصاً کھانے پینے میں )؛ پر خوری - ( ۲ ) حد سے زیادہ سیری ؛ منہ پھر جانا ؛ چھک جانا - ( ۳ ) حد سے زیادہ کھالینا یا پی لینا ؛ چھک جانا ؛ حد سے زیادہ کھلا دینا یا پلا دینا ؛ چھکا دینا - ( ۴ ) اکتا جانا ؛ اکتا دینا ( کسی چیز کی زیادتی سے ) -

**Surge, v. i. & n. :** ( ۱ ) موج زن ہونا ؛ موجیں مارنا ؛ تلاطم میں ہونا ( دریا کا ) - ( ۲ ) وفور ہونا ؛ امنڈنا ( جذبات کا ) - ( ۳ ) لہلہانا ( کھیت کا ) - ( ۴ ) دریا کی طرح امنڈنا ؛ سیلاب کی طرح بڑھنا ( مجمع کا ) -

**Surgeon, n. :** ( ۱ ) سرجن ؛ ماہر جراحی - ( ۲ ) جراح ؛ جراحی کی ابتدائی سند رکھنے والا - ( ۳ ) دوا فروش طبیب ( پہلے اس معنی میں استعمال ہوتا تھا ) - ( ۴ ) بری یا بحری فوج کا طبیب -

*house-s.* : ہاوس سرجن ؛ ہسپتال کا ڈاکٹر ؛ ناظر شفا خانہ -

*s.-dentist* : جراح دندان ساز ؛ جراح دندان -

*s.-fish* : نشتر ماہی ؛ ایک مچھلی جس کی دم کے دونوں طرف نشتر سے نکلے ہوتے ہیں -

**Surgery, n. :** ( ۱ ) فن جراحی ، فن جراحی کا کام - ( ۲ ) دارالجراحی ؛ سرجری ؛ سرجن کا مطب یا شفا خانہ ؛ ماہر جراحی کا مطب -

*conservative s.* : محتاط جراحی ( جس میں قطع اعضا وغیرہ سے پرہیز کیا جاتا ہے ) -

**Surgical, a. :** جراحی کا ؛ جراح یا جراحی کے متعلق -

*s. fever* : آپریشن کا بخار ؛ عمل جراحی کا بخار ( جو آپریشن کے بعد سمیت پیدا ہو جانے کی وجہ سے ہو آتا ہے ) -

*s. operation* : عمل جراحی ؛ آپریشن -

**surgically, adv. :** فن جراحی کی رو سے ؛ جراحی کے ذریعے سے ؛ آپریشن کے ذریعے سے -

**Suricate, n. :** سرکٹ ؛ نیولے کی قسم کا جانور جو جنوبی افریقہ میں پیدا ہوتا ہے -

**Surloin :** دیکھو Sirloin -

**Surly, a. :** ( ۱ ) اکھڑ ؛ اکل کھرا ؛ بد مزاج - ( ۲ ) اکھڑ پن کا؛ اکل کھرے پن کا -

**surlily, adv. :** اکھڑ پن سے؛ اکل کھرے پن سے؛ بد مزاجی سے-

**surliness, n. :** اکھڑ پن ؛ اکل کھرا پن ؛ بد مزاجی -

**Surmaster, n. :** ( سینٹ پال اسکول اور بعض اور مدرسوں کا ) سیکنڈ ماسٹر ؛ مدرس دوم -

**Surmise, n. & v. t. & i. :** ( ۱ ) قیاس ، ظن ؛ اندازہ ؛ عقلی تکا - ( ۲ ) قیاساً معلوم کرنا ؛ قیاس کرنا ؛ اندازہ لگانا ؛ تاڑنا - ( ۳ ) قیاس آرائی کرنا ؛ اندازہ لگانے کی کوشش کرنا ؛ عقلی تکے لگانا

**Surmount, v. t. :** ( ۱ ) اوپر ہونا ؛ اوپر لگا ہونا ( عموماً صیغہ مجہول میں ) - ( ۲ ) فائق آنا ؛ فتح پانا ؛ غلبہ پانا ( مشکلوں پر )؛ دور کرنا ( رکاوٹوں کو ) -

**surmountable, a. :** جس پر غالب آنا ممکن ہو ؛ قابل فتح ( مشکل ) ؛ قابل عبور ( رکاوٹ ) -

**Surmullet, n. :** سرخ مچھلی ؛ سرخ ماہی ؛ ماہی سرخ ؛ لال مچھلی ؛ لال ماہی -

**Surname, n. & v. t. :** ( ۱ ) لقب ( پہلے اس معنی میں استعمال ہوتا تھا ) - ( ۲ ) خاندانی نام ؛ نام کا دوسرا جز جو کل خاندان میں مشترک ہوتا ہے اور باپ سے بیٹے کو اور

بیٹی کو پہنچتا ھے ( مگر لڑکیوں کے نام میں شادی کے بعد باپ کے نام کے بجاے شوہر کا خاندانی نام شریک ہوجاتا ھے )-

**Surpass**, *v. t.* : ( ۱ ) سبقت لے جانا ؛ فوقیت لے جانا ؛ بڑھ جانا- ( ۲ ) فائق ہونا ؛ بہتر ہونا ؛ بڑھا ہوا ہونا -

**surpassing**, *a.*: ( ۱ ) فائق؛ برتر - ( ۲ ) بے نظیر؛ بےمثل-

**surpassingly**, *adv.* : نہایت ؛ بے انتہا -

**Surplice**, *n.* : اوپری جبہ ؛ ڈھیلا ڈھالا سفید لباس جو پادری اور کلیسا کے سرود خواں اپنے لباس کے اوپر پہن لیتے ھیں -

*s. choir* : جبہ پوش ؛ سرود خوان ( کلیسا کے ) -

*s.-fee* : پادری کا نذرانہ ؛ پادری کی فیس ؛ وہ رقم جو پادریوں کو نکاح یا نماز جنازہ وغیرہ کے موقع پر دی جاتی ھے -

**surpliced**, *a.* : جبہ پوش -

**Surplus**, *n.* : ( ۱ ) کسی چیز کی فاضل مقدار ' زائد مقدار ( جو ضرورتوں کو پورا کرنے کے بعد بچ رھے ) - ( ۲ ) توفیر ؛ ریاست کی آمدنی کا وہ حصہ جو اخراجات پورے کرنے کے بعد بچ رھے - ( ۳ ) ( بہ طور صفت سابقہ ) فاضل ؛ زائد ؛ توفیر کا -

**surplusage**, *n.*: توفیر ؛ بیشی ؛ فاضل مقدار

**Surprise** , *n. & v. t.* : (۱) بے خبری میں آ لینا ؛ نا گہانی حملہ - (۲) حیرت ؛ تعجب ؛ اچنبھا - (۳) حیرت انگیز بات ؛ تعجب کی بات ؛ خلاف توقع چیز - (۴) بے خبری میں آ لینا ؛ اچانک حملہ کر دینا ؛ اچانک آ پہنچنا - (۵) حیرت میں ڈال دینا ؛ باعث حیرت ہونا ؛ باعث تعجب ہونا - (۶) اچانک پہنچ کر یا للکار کر گھبرا دینا (جس کی وجہ سے بے ارادہ کوئی حرکت سرزد ہوجاے)- (مثلاً *surprised me into dropping the reins*)-

*a s. visit* : بے اطلاع معائنہ -

*I have a s. for you* : میں آپ کو ایک ایسی چیز دیتا ہوں یا دکھا تا ہوں ( یا ایسی خبر سناتا ہوں ) جس کا آپ کو شان گمان تک نہیں ہوگا -

*s. packet* : حیرت کی پڑیا ( جس میں خلاف توقع چیزیں نکلیں مثلاً مٹھائی میں روپیے ) -

*to my great s.*: میری توقع کے بالکل خلاف -

**surprisal**, *n.* : بے خبری میں آ لینا ؛ حیرت میں ڈال دینا -

**surprising**, *a.*: عجیب؛ تعجب انگیز؛ حیرت انگیز؛خلاف توقع-

**surprisingly**,*adv.* : حیرت انگیز طریقے سے؛ بالکل خلاف توقع-

**surprisedly**, *adv.* : تعجب کے ساتھ ؛ حیرت زدہ ہو کر -

**Surra** ( sura, soora ), *n.* : سرا ؛ گرم ملکوں میں گھوڑوں اور مویشی کا ایک مرض جس میں خون بالکل کم ہو جاتا ھے ( سرا مرھٹی زبان کا لفظ ھے ) -

**Surrebut** , **surrejoin**, *vv. i.* : ( مدعا علیہ کا ) مدعی کے دعوے کا تیسری بار جواب دینا ؛ آخری جواب دعویٰ پیش کرنا -

**surrebutter**, **surrejoinder**, *nn.* : آخری جواب دعوے -

**Surrender**, *v. t. & i. & n.* : (۱) سپرد کرنا ؛ حوالے کرنا - (۲) چھوڑ بیٹھنا ؛ دست بردار ہو جانا - (۳) مغلوب ہو جانا ( اثر یا جذبے سے ) ؛ بندہ ہو جانا ( عادت کا ) - (۴) اطاعت قبول کر لینا - (۵) دب جانا ؛ مزاحمت یا مقابلے سے باز آنا - (۶) سپردگی ؛ دست برداری ؛ قبول اطاعت ؛ ہار ماننا -

*s. insurance policy* : کچھ رقم لے کر بیمے کی پالسی سے دست بردار ہو جانا -

*s. to one's bail* : ضمانت پر چھوٹنے کے بعد حاضر عدالت ہونا -

*s. value* : معاوضۂ دست برداری جو بیمہ کرانے والے کو ان صورتوں میں ملتا ھے جب وہ پالسی سے دست بردار ہوجاے -

**Surreptitious**, *a.* : جو چوری سے لیا جاے ؛ چوری کا ؛ خفیہ ؛ مخفی ؛ پوشیدہ ؛ دزدیدہ -

**surreptitiously**, *adv.*: چپکے چپکے؛ خفیہ طور پر؛ اندر اندر-

**Surrogate**, *n.* : قائم مقام ؛ نائب ( خصوصاً بشپ یا اس کے مشیر قانونی کا ) -

**surrogateship**, *n.* : اسقف کی نیابت -

**Surround**, *v. t. & n.* : ( ۱ ) گھیر لینا ؛ احاطہ کرلینا ؛ نرغہ کرنا - (۲) محیط ہونا ؛ گھیرے ہونا ؛ گرد ہونا ؛ چاروں طرف ہونا - (۳) حاشیۂ فرش ؛ کوئی فرش جو قالین' دری وغیرہ کے چاروں طرف بچھا ہو -

*the surrounding country* : آس پاس کے گاؤں -

گرد و پیش کا علاقہ ؛ آس پاس کے گاؤں -

**Surroundings**, *n. pl.*: (۱) گرد و پیش ( کا علاقہ)- (۲) ماحول -

*Sursum Corda* (*L.*): حضور قلب سے! (لفظی معنی ' دلوں کو اونچا کرو' ؛ یہ لاطینی لفظ عشاے ربانی میں پادری درمیانی حصے کی تمہید سے پہلے کہتا ھے ) -

**Surtax**, *n. & v. t.* : (۱) زاید ٹیکس لگانا یا وصول کرنا - (۲) زاید ٹکس - (۳) مزید ٹکس ( جو دو ہزار پاونڈ سے زیادہ آمدنی کے لوگوں پر سنہ ۳۰ - ۱۹ میں لگایا گیا تھا ) -

**Surtout**, *n.* : ( اب شاذ ھے ) اوور کوٹ ( خصوصاً فراک کوٹ کی وضع کا ) -

**Surveillance** ( -valans, -lyans ), *n.* : نگرانی ( کسی شخص کی نقل و حرکت کی ) -

*he is under s.* : اس کی نگرانی کی جاتی ھے ؛ وہ زیر نگرانی ھے -

**Survey** , *v. t.* : ( ۱ ) نظر ڈالنا ؛ مجمل طور پر معائنہ کرنا ؛ جائزہ لینا - (۲) پیمائش کرنا ؛ سروے کرنا -

**Survey**, *n.* : (۱) نظر ڈالنا ؛ مفصل معائنہ ؛ جائزہ - (۲) پیمائش ؛ سروے -

**surveying**, *n.* : پیمائش ؛ فن پیمائش -

**Surveyor**, *n.* : (۱) ناظر ؛ انسپکٹر - (۲) گرداور پیمائش ؛ امین پیمائش ؛ سرویر -

**surveyorship**, *n.* : (۱) نظارت ؛ انسپکٹر کا عہدہ - (۲) گرداوری ؛ امین پیمائش یا سرویر کا عہدہ -

**Survival**, *n.* : (۱) بقا ؛ باقی رہ جانا ؛ بچ جانا - (۲) (حیاتیات) انتخاب طبعی میں ان حیوانات کا باقی رھنا جو اپنی زندگی کو ماحول کے مطابق کر لیتے ھیں - (۳) (مجازاً) یادگار' آثار (انسان یا شئے) -

*s. of the fittest* : ( حیاتیات ) بقاے اصلح -

**Survive**, *v. t. & i.* : (۱) کسی کے مرنے کے بعد تک زندہ رھنا ؛ (بیماری حادثے وغیرہ سے ) بچ جانا ؛ بچ رھنا - (۲) باقی رھنا ؛ ( دنیا میں ) نسل قائم رھنا ؛ وجود قائم رھنا -

**survivor**, *n.* . پسماندہ ؛ باقی ماندہ ؛ جو بچ رہا ہو -

**survivorship**, *n.* : (۱) باقی رھنا ؛ بچ رھنا - (۲) (قانون میں ) کل زمین یا جائداد کا قبضہ جو مشترک پٹہ داری یا اجارے کے ایک شریک کے مرنے کے بعد دوسرے کو حاصل ہو -

**Sus-, = *Sub* :** سابقہ جوحرف "c" یا "t" سے شروع ہو ؛ لاطینی الفاظ میں ان کے مشتقات کےساتھہ "SUB" کے بجاے لگایا جاتا ھے -

**Susceptible, *a.* :** (۱) ("of" کے ساتھہ) گنجائش رکھنے والا (*s. of another interpretation*) - (۲) ("to" کے ساتھہ) متاثر ھونے والا ؛ اثر قبول کرنے والا ؛ تاثر کی صلاحیت رکھنے والا ؛ مادہ رکھنے والا (*s. to pain,*) - (۳) اثر پذیر ؛ جلد متاثر ھونے والا ؛ زود حس ؛ زود رنج - (*injury, kindness, female charms*)

**susceptibility, *n.* :** (۱) اثر پذیری ؛ تاثر کا مادہ یا صلاحیت ؛ زود حسی - (۲) احساسات ؛ وہ جذبات جن سے انسان خاص طور پر متاثر ھوتا ھو -

**susceptibly, *adv.* :** اثر پذیری کے ساتھہ ؛ زود حسی سے -

**Susceptive, *a.* :** اثر پذیری کا ؛ تاثری -

**Susi, *n.* :** سوسی ؛ ایک قسم کا سوتی کپڑا جس میں رنگ برنگ کی ریشم کی دھاریاں ھوتی ھیں -

**Suspect, *v. t.* :** (۱) (کسی بات کا) شبہ ھونا ؛ اندیشہ ھونا (*s. danger, foul play*) - (۲) گمان ھونا (*I s. him to be*) - (۳) خیال کرنا ؛ سمجھنا - (۴) ملزم سمجھنا ؛ (کسی برائی یا جرم کا) شبہ کرنا ؛ شبہ کی نظر سے دیکھنا (*my brother*) - (*I s. him of lying, of deep designs*) - (۵) نا قابل اعتبار سمجھنا ؛ مشتبہ یا مشکوک سمجھنا ؛ صحت میں شبہ کرنا (*s. the authenticity of the evidence*) -

*a suspected criminal* : جس پر مجرم ھونے کا شبہ ھو -

**suspectable, *a.* :** (۱) جس پر شبہ یا گمان ھو سکے - (۲) مشتبہ ؛ مشکوک -

**Suspect, *a.* & *n.* :** (۱) مشتبہ ؛ مشکوک ؛ جس میں شبہ کی گنجائش ھو - (۲) مشتبہ شخص (*political ss. are kept under surveillance*) -

**Suspend, *v. t.* :** (۱) لٹکانا ؛ معلق کرنا ؛ ادھر میں رکھنا - (۲) معلق رکھنا ؛ فیصلہ نہ کرنا - (۳) کچھہ عرصے تک موقوف رکھنا ؛ ملتوی رکھنا ؛ کچھہ عرصے کے لئے بند کر دینا ؛ موقوف کر دینا ؛ ملتوی کر دینا - (۴) معطل کر دینا -

*s. payment* : مطالبات یا قرض ادا نہ کر سکنا ؛ دوالیہ ھونے کا اعلان کرنا ؛ دوالہ نکالنا -

*suspended animation* : سکتے کی حالت ؛ وہ حالت جس میں انسان کے حواس اور اعضا معطل ھوتے ھیں مگر وہ زندہ ھوتا ھے -

*suspended particles of dust* : معلق ذرات ؛ خاک کے منتشر ذرات جو کسی سیال شئے میں ھوں -

**suspensible, *a.* :** جو معلق رہ سکے ؛ تعلیق پذیر -

**suspensibility, *n.* :** تعلیق پذیری ؛ معلق رہ سکنا -

**Suspender *n.* :** (۱) لٹکانے والا ؛ معلق کرنے والا ؛ ملتوی ، موقوف یا معطل کرنے والا - (۲) (جمع) پتلون کے تسمے (اس معنی میں زیادہ تر دکان دار استعمال کرتے ھیں) - (۳) موزہ بند ؛ جراب کے تسمے -

**Suspense, *n.* :** (۱) امید و بیم کی حالت ؛ (انتظار کی) تشویش - (۲) (قانون) کسی قانونی حق کا عارضی طور پر زائل ھو جانا ؛ تعطل حقیت ؛ التواے حقیت -

*to keep in s.* : (انتظار کی) تشویش میں رکھنا ؛ جس بات کے سننے کا کسی شخص کو اشتیاق ھو اس کے بیان کرنے میں دیر کرنا جس سے اسے تشویش ھو -

**Suspension, *n.* :** (۱) لٹکانا ؛ تعلیق - (۲) التوا ؛ تعطل ؛ معطلی ؛ عارضی موقوفی -

*s.-bridge* : جھولا پل (جو ستونوں پر قائم نہیں ھوتا بلکہ زنجیروں یا تار کے رسوں کے سہارے لٹکا رھتا ھے) -

**suspensive, *a.* :** (۱) التوا کا ؛ تعطل کا - (۲) (انتظار کی) تشویش کا -

*suspensive veto* : حق تنسیخ عارضی ؛ حق التوا -

**suspensively, *adv.* :** (۱) التوا یا تعطل کے طور پر - (۲) (انتظار کی) تشویش میں رکھتے ھوے -

**suspensory, *a.* :** (۱) لٹکانے کا ؛ تعلیقی - (۲) التوا کا ؛ تعطل کا -

***Sus per coll*, *n.* :** (۱) پھانسی کا اندراج (رجسٹر میں) - (۲) (مزاحاً) پھانسی (کبھی پھانسی دی گئی کے معنی میں آتا ھے) - (لاطینی جملے "*suspendatur per collum*" کا مخفف ھے جس کے معنی ھیں گردن سے لٹکایا جانا) -

**Suspicion, *n.* & *v. t.* :** (۱) شبہ ؛ شک - (۲) محض شبہ ؛ بد گمانی ؛ سوء ظن - (۳) شائبہ ؛ خفیف سی جھلک -

*above s.* : شبہ سے بالا تر -

**suspicionless, *a.* :** (۱) شبہ سے پاک ؛ جس میں شبہ نہ ھو - (۲) شبہ سے خالی ؛ جو شبہ نہ کرتا ھو -

**Suspicious, *a.* :** (۱) مشتبہ ؛ مشکوک ؛ شبہ کی ؛ شبہ کے قابل - (۲) شبہ رکھنے والا ؛ شبہ کرنے والا - (۳) جسے شبہ کرنے کی عادت ھو ؛ شکی - (۴) شبھے کا ؛ شبہ ظاھر کرنے والا -

**suspiciously, *adv.* :** شبھے کی نظر سے ؛ شبھے کے انداز سے ؛ مشتبہ طور پر ؛ قابل شبہ طور پر -

**suspiciousness, *n.* :** (۱) مشتبہ ھونا ؛ مشکوک ھونا - (۲) شبہ رکھنا ؛ شکی ھونا -

**Suspire, *v. i.* :** (شاعرانہ) آہ سرد بھرنا ؛ ٹھنڈی آہ بھرنا ؛ آہ کرنا -

**suspiration, *n.* :** (۱) آہ بھرنا - (۲) آہ ؛ دم سرد -

**Sustain, *v. t.* :** (۱) سہارا دینا ؛ بوجھہ اٹھانا ؛ گرنے یا ڈوبنے نہ دینا - (۲) زندہ رکھنا ؛ ھمت قائم رکھنا ؛ سنبھالے رکھنا ؛ دستگیری کرنا - (۳) برداشت کر لینا ؛ مقابلہ کرنا (کامیابی کے ساتھہ) ؛ تاب لانا (*sustained the shock of the enemy's cavalry*, *will not s. comparison with*) - (۴) اٹھانا (نقصان) ؛ کھانا (شکست وغیرہ) - (۵) (عدالت وغیرہ کا) صحیح قرار دینا ؛ (اعتراض دعوے کو) جائز قرار دینا ؛ حق بجانب قرار دینا (کسی فریق کو) ؛ حق میں فیصلہ کرنا - (۶) تصدیق کرنا ؛ تائید کرنا ؛ ثابت کرنا (بیان ، الزام ، نظریہ) - (۷) (کسی پارٹ یا کیرکٹر کو) اچھی طرح نبھانا ؛ کامیابی سے ادا کرنا - (۸) جاری رکھنا -

*sustaining food* : قوت کو قائم رکھنے والی غذا ؛ طاقت بخش غذا -

**sustainable, *a.* :** قابل برداشت ؛ قابل تائید ؛ قابل ثبوت -

**sustainment, *n.* :** (شاذ) برداشت کرنا یا کیا جانا ؛

برداشت ؛ تائید ؛ ثبوت -

**Sustenance**, *n.*: - (۱) ( شاذ ) پرورش کرنا؛ پرورش؛ غذا پہنچانا (۲) غذائیت - (۳) غذا ؛ خوراک ؛ قوت - (۴) ( روحانی غذا ؛ ذوق وغیرہ کو ) پرورش کرنے والی چیز -

**Sustentation**, *n.*: (۱) زندگی کو قائم رکھنا ؛ پرورش - (۲) معاش ؛ کفاف ؛ روزی -

*s. fund*: امدادی فنڈ ( جو غریب پادریوں کے لئے قائم کیا گیا ہو ) -

**Susurration**, *n.* **Susurrous**, *a.*: - (شاذ)کاناپھوسی؛ سرسراہٹ-

**Sutler**, *n.*: لشکر کا بنیا -

**Sutar**, *n.*: ( سنسکرت ادب ) سوتر ؛ حکمت ؛ حکیمانہ قول ؛ بلیغ اور جامع مقولہ -

**Suttee, sati**, *n.*: (۱) ستی ؛ وہ ھندو عورت جو اپنے شوھر کی چتا میں جل کر جان دے دے - (۲) ستی کی رسم -

**sutteeism**, *n.*: ستی کی رسم -

**Suture**, (-tsher) *n.* & *v. t.*: (۱) درز؛ دو ھڈیوں کا خصوصاً سر کی ھڈیوں کا جوڑ جو سیون کی طرح معلوم ھوتا ھے - (۲) ( نباتیات ) درخت ؛ اسی قسم کا جوڑ ( پودے کے دو حصوں میں ) - (۳) ( جراحی ) ٹانکے ( زخم کے ) - (۴) ٹانکے لگانا -

**sutural**, *a.*: (۱) درخت یا درز کا - (۲) ٹانکے کا -

**suturally**, *adv.*: (۱) درخت یا درز کی طرح - (۲) ٹانکوں کے طریقے پر -

**suturation**, *n.*: (۱) درخت یا درز سے جوڑنا - (۲) ٹانکے لگانا یا لگنا ؛ سلائی -

**sutured**, *a.*: (۱) درز دار ؛ درخت دار - (۲) ٹانکے لگا ھوا ؛ سلا ھوا -

**Suzerain**, *n.*: (۱) ( نظام جاگیرداری میں ) سودار ؛ سب سے بڑا سردار - (۲) حکم فرما ؛ وہ بادشاہ یا ریاست جو دوسری ریاست پر برائے نام یا محدود حق حکومت رکھتی ھو اور اس کے اندرونی معاملات میں دخیل نہ ھو -

**suzerainty**, *n.*: - حکم فرمائی؛ محدود فرماں‌روائی یا اقتدار

*Svelte*, *a.*: چھریرا ، ھلکا پھلکا ، لچک دار ( انسان کا خصوصاً عورت کا جسم ) -

**Swab**, (-ob) *v. t.* & *n.*: (۱) گچھے دار جھاڑو یا کوچی کو پانی میں بھگو کر اس سے صاف کرنا - (۲) گچھے دار جھاڑو یا کوچی - (۳) جذب کرنے والی گدی جو جراحی میں استعمال ھوتی ھے ؛ ربڈہ ؛ سوکھہ گدی - (۴) ( جہاز ، عامیانہ ) افسر کا جھبا - (۵) ( جہاز ، عامیانہ ) بھدا آدمی ؛ پھوھڑ آدمی -

*s. up*: (۱) کوچی سے پونچھہ لینا ، پانی وغیرہ - (۲) سوکھہ گدی سے جذب کرلینا ( رطوبت ) -

**swabber**, *n.*: جہاز صاف کرنے والا ؛ جہاز میں جھاڑو دینے والا ؛ جہاز کی جھاڑ پونچھہ کرنے والا -

**Swabian, Sua-**, *a.* & *n.*: (۱) سوابستان کا ؛ سوابستانی ؛ سوابی - (۲) سوابستان کا باشندہ ؛ سوابستان کی زبان -

*S. emperors*: ھوھن اسٹاوفن خاندان کے شہنشاہ (سنہ ۱۱۳۸ تا ۱۲۵۴) -

**Swaddle**(-*odl*) *v. t.*: - (۱) پٹیوں میں لپیٹنا ؛ پٹیاں لپیٹنا (۲) کپڑوں چادروں وغیرہ میں لپیٹنا ؛ بہت سے کپڑے پہنا دینا -

*swaddling-clothes*: (۱) کپڑے جس میں بچے لپٹے رھتے ھیں - (۲) ( مجازاً ) بندشیں ( جو انسان کی آزادی کو محدود کرتی ھیں ) -

*Swadeshi* (-da), *n.*: سدیشی تحریک ( ھندوستان کی ) -

**Swag**, *n.*: (۱) مال ( چوری کا ) ؛ گٹھڑی ( چور ، ڈاکو وغیرہ کی ) - (۲) وہ مال جو سیاسی امور یا دوسرے معاملات میں ناجائز طریقے سے حاصل کیا جائے - (۳) ( اسٹریلیا ) ( آوارہ گرد آدمی ؛ کان کے مزدور وغیرہ کی ) گٹھڑی -

**Swage**, *n.* & *v. t.*: سانچے جن میں لوھا ڈال کر دبانے یا ھتوڑے سے ٹھونکنے سے مختلف شکل کی چیزیں گھڑی جاتی ھیں-

*s. block*: ایک طرح کی سوراخ دار نہائی ( جس پر لوھے کو رکھہ کر مختلف چیزیں گھڑتے ھیں ) -

**Swagger**, *v. i.* & *t.*, *n.* & *a.*: (۱) اکڑ کر چلنا ؛ اترا کر چلنا ؛ اینٹھہ کر چلنا- (۲) اکڑنا ؛ تحکم یا خود پسندی کی شان رکھنا - (۳) ڈوں کی لینا ؛ شیخی بگھارنا ؛ دھونس جمانا ؛ رعب جمانا - (۴) دھونس جماکر کسی کام پر آمادہ کرنا یا اس سے باز رکھنا ( *s. into, s. out of* ) - (۵) اکڑ ؛ بل ؛ اکڑ مکڑ ؛ شیخی ؛ دھونس - (۶) بے باکی ؛ طراری - (۷) ٹھاٹھہ کے ؛ بانکے (کپڑے) ؛ اھل فیشن کی (سوسائیٹی ، صحبت ) -

*s. about*: اکڑتے پھرنا -

*s.-cane*: سپاھی کی چھڑی -

*s. into*: اکڑتے ھوے داخل ھونا-

*s. out*: اکڑتے ھوے نکلنا -

**swaggerer**, *n.*: اکڑ کے چلنے والا ؛ اکڑ باز ؛ شیخی باز -

**swaggeringly**, *adv.*: اکڑ کے ؛ تحکم یا خود پسندی سے ؛ شیخی سے -

**Swain**, *n.*: (۱) دیہاتی نو جوان - (۲) دھقانی عاشق - (۳) ( مزاحاً ) عاشق ؛ شادی کا طلب گار -

**Swallet**(-ol-), *n.*: - زیرزمین چشمہ؛ وہ گڑھا جس میں جھرناگرتاھے

**Swallow**(-olo), *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) نگلنا ؛ کھاجانا ؛ نگل جانا ؛ ھڑپ کرجانا ؛ نا قابل یقین بات کو یقین کرلینا ؛ سخت سے سخت بڑی سے بڑی بات برداشت کرلینا - (۲) ("*up*" کے ساتھہ ) اپنے اندر کھینچ لینا ؛ نگل جانا ؛ سما جانے دینا -(۳) اپنے اندر چھپالینا ؛ (*the earth swallowed them up*) چھپا جانا ( لہر وغیرہ کا ) - (۴) غائب کردینا ؛ ھضم کرجانا - (۵) آسانی سے یقین کرلینا ؛ دم میں آجانا - (۶) چپ چاپ ( *will s. anything you tell him* ) برداشت کرلینا ( توھین ، ذلت ) - (۷) ( اپنے الفاظ ) واپس لینا - (۸) نگلنا ؛ نگلنے کا عمل کرنا - (۹) حلق - (۱۰) نگلنے کا عمل - (۱۱) وہ مقدار جو ایک بار میں نگلی جاسکے ؛ ھڑپا - (۱۲) ( *s. hole* ) چونے کے پتھر کا خلو ؛ گڑھا -

**Swallow**(-olo) *n.*: ابابیل -

*one s. does not make a summer*: ذرا سی بات سے نتیجہ نہیں نکالنا چاھیے ؛ ایک علامت نتیجہ نکالنے کے لیے کافی نہیں -

*s. dive*: - ابابیل کی سی ڈبکی ؛ ھاتھہ پھیلا کر پانی میں کودنا

*s.-fish*: ایک قسم کی مچھلی -

**s.-hawk** : دو شاخی دم کا باز -

**s.-plover** : دو شاخی دم کا پلور -

**s.-shrike** : دو شاخی دم کی قصائی چڑیا -

**s.-tail** : دو شاخی دم ( بعض پرندوں ' تتلیوں وغیرہ کی ) -

**s.-tailed** : دو شاخی دم کی -

**s.-tailed coat** : وہ کوٹ جس کے پیچھے کا دامن گاودم ہو-

**s.-wort** : ( ۱ ) دودھیل پودا = " *milk-weed* " - ( ۲ ) سلن دین = " *celandine* " -

**Swale, Sweal,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) ( مقامی ) آگ لگا دینا ؛ جلانا ( خصوصاً جھاڑیوں وغیرہ کو ) - ( ۲ ) جل جانا ؛ جھلس جانا - ( ۳ ) ( موم بتی کا ) پگھل جانا -

**Swam** : دیکھو Swim -

**Swami** (-ah), *n.* : سوامی ؛ ہندوؤں میں دیوتا ' برہمن ' اور پیشوایان دین کو تعظیماً کہتے ہیں -

**s. work** : چاندی کا کام جس میں دیوتاؤں کی تصویریں بنتی ہیں-

**Swamp,** (-o-) *n. & v. t.* : ( ۱ ) پانک ؛ دلدل کی زمین ؛ دلدل - ( ۲ ) دلدل میں پھنسانا - ( ۳ ) تہ آب کرنا ؛ غرقاب کرنا ؛ شرا بور کردینا - ( ۴ ) ( کسی چیز کی ) بھر مار کر کے ناک میں دم کردینا ( *swamped with letters* ) - ( ۵ ) ( ایک چیز کا اپنی کثرت یا افراط سے دوسری چیز کو ) چھپا لینا ؛ اپنے اندر گم کردینا -

**swampy,** *a.* : ( پودوں کے نام کے ساتھ صفت سابقہ کے طور پر آتا ہے ) دلدل کی ؛ گلابی -

**Swan**(-on), *n.* : ( ۱ ) راج ہنس ( اس کے متعلق یہ مشہور ہے کہ مرتے وقت بڑی سریلی آواز سے گاتا ہے ) - (۲) (استعارتاً) شاعر - ( ۳ ) ( ہیئت ) دجاجہ طائر ؛ ستاروں کی ایک صورت (مجموعہ) کا نام -

*all his geese are ss* : وہ چیزوں کا اندازہ ان کی اصلیت سے بڑھ کر کرتا ہے ؛ ہر بطخ کو راج ہنس بنا دیتا ہے -

*black s.* : کالا راج ہنس ( اسٹریلیا میں پایا جاتا ہے ' اس کے معلوم ہونے سے پہلے نادر چیز کے معنی میں آتا تھا ) -

*S. of Avon* : شیکسپیر -

*s.-flower* : ثعلبیہ یا زمراونڈ کی ایک قسم -

*s.-goose* : لمبی گردن کا چینی ہنس -

*s.- herd* : شاہی ملازم جس کا کام یہ ہے کہ بادشاہ کے راج ہنسوں کی چونچ پر نشان ملکیت کھود دے -

*s.- mark* : ہنس نشان ؛ نشان ملکیت جو بادشاہ کے یا مجلس بلدیہ وغیرہ کے راج ہنسوں کی چونچ پر کھودا جاتا ہے -

*s.- neck* : خمدار سرا ( اس نل کا جس سے گیس وغیرہ خارج ہوتی ہے ) -

*s.' s-down* : (۱) راج ہنس کے نرم پر جو جھالر وغیرہ کے کام آتے ہیں - (۲) ایک طرح کا موٹا سوتی کپڑا جو ایک طرف روئیں دار ہوتا ہے -

*s. skin* : ایک قسم کی نرم فلالین -

*s.- shot* : ہنس چھرے ؛ بڑے چھرے -

*s.- song* : (۱) راج ہنس کا آخری نغمہ ؛ دم نزع کا نغمہ - (۲) ( شاعر وغیرہ کا ) آخری کار نامہ -

*s.-upping* : ہنس نشان لگانا ؛ جائزہ ( دریائے ٹیمس کے راج ہنسوں کا جو سال میں ایک بار لیا جاتا ہے اور اس کے ساتھ ہر ایک کی چونچ پر نشان ملکیت کھودا جاتا ہے)-

**swanlike,** *a.* : راج ہنس کی سی ( سفیدی ' خوش قامتی ' گردن وغیرہ ) -

**swannery,** *n.* : ہنس گھر ؛ جس میں ہنس رکھے جاتے ہیں یا بیچنے کے لیے پالے جاتے ہیں -

**Swank,** *n.& v. t.* : (۱) قابلیت یا دولت کی نمائش ؛ نمود ؛ ٹھاٹ ؛ اکڑ ؛ شیخی ؛ تعلی ؛ ڈینگ ؛ دھونس - (۲) قابلیت یا دولت کی نمائش کرنا ؛ ٹھاٹ دکھانا ؛ شان دکھانا ؛ اکڑنا ؛ شیخی بگھارنا ؛ تعلی کرنا ؛ ڈینگ مارنا ؛ دھونس جمانا ؛ رعب جمانا -

**Swap.** = Swop دیکھو -

*Swaraj, n.* : ( ہندوستان ) سوراج ؛ حکومت خود اختیاری -

**swarajist,** *n. & a.* : سوراجی ؛ سوراج پارٹی کا ممبر -

**Sward** ( - ord ) *n.* : (۱) سبزہ زار - (۲) دوب ؛ دوب کا تختہ -

**swarded,** *a.* : دوب سے ڈھکا ہوا -

**Sware**: " Swear " کا ماضی ہے جو اب متروک ہے ؛ معنی کے لیے Swear دیکھو -

**Swarm** ( -orm ) *n. & v. t.* : (۱) اڑتا ہوا یا متحرک جھنڈ ( پرندوں ' کیڑوں کا)؛ نرغہ؛ ہجوم ( آدمیوں خصوصاً سپاہیوں وغیرہ کا ) - ( ۲ ) شہد کی مکھیوں کی فوج جو ملکہ کے ساتھ چھتے کی تلاش میں جاتی ہو - ( ۳ ) جھنڈ میں اڑنا ؛ نرغہ کرنا ؛ ہجوم کرنا ؛ امڈنا - ( ۴ ) شہد کی مکھیوں کا تبدیلی مقام کے لیے جمع ہونا - ( ۵ ) بڑا مجمع ہونا ؛ جم غفیر ہونا ؛ ٹھٹ لگ جانا ؛ بہت کثرت ہونا ( مکھیوں وغیرہ کی ) -

*s.-cell, s.-spore* : متحرک خلیوں کا مجموعہ ؛ مثیہ -

*ss.* ( swarms ) : ( بچوں کا ) ہجوم ؛ ( لوگوں کا ) جم غفیر ؛ ( ستاروں کا ) جھرمٹ ؛ ( بلوں وغیرہ کا ) ڈھیر -

**Swarm** ( -orm ) *v. i. & t.* : درخت پر چڑھنا ؛ رسی پر چڑھنا ؛ بلی پر چڑھنا ( دونوں ہاتھ دونوں پانوں سے چمٹ کر ) -

**Swart** ( -ort ) *a.* : ( قدیم ) (سیاہ فام ) سیاہ؛ کالی رنگت کا؛کالا-

**Swarthy** ( -ordhi ) *a.* : کالی رنگت کا ؛ کالا ؛ سیاہ فام ؛ سیاہ فامانہ وغیرہ ؛ جس کا کالا رنگ ہو -

**swarthily,** *adv.* : کالی رنگت کے ساتھ -

**swarthiness,***n.* : (رنگ کا) کالا ہونا؛ سیاہ فام ہونا؛ سیاہ فامی-

**Swash** ( -o- )*v. t. & i. & n.* : (۱) ( قدیم ) زور کا ہاتھ لگانا ؛ کاری ضرب لگانا- (۲) ( پانی کا ) کسی چیز سے ٹکرانا ؛ چھپ چھپ کی آواز ہونا- (۳) پانی میں کسی چیز کے گرنے کی آواز؛ چھپاکا-

*swashbuckler* : بھاڑے کا بانکا ؛ وہ شخص جو مارنے مرنے کو تیار رہتا ہو اور کرائے پر لڑتا ہو -

*swashing blow* : ضرب کاری ؛ زور کا ہاتھ یا وار -

*s.-plate* : ( مشین میں ) ٹیڑھی رکابی سی جو دھری پر گھومتی ہے اور سلاخ کو جو اس سے ملی ہوئی ہوتی ہے اوپر نیچے اٹھاتی ہے -

**Swastika,** *n.* : (۱) سواستکا ؛ صلیب جو اس شکل کی ہوتی ہے - 卐 (۲) جرمن نازی پارٹی کا نشان -

**Swat** (-ot-) *v. t.* : ہتھیلی سے مارنا یا کچل دینا ( مکھی وغیرہ) -

**Swath** ( -aw- ) *n.* : (۱) ( ایک بار میں ) کٹی ہوئی گھاس یا بالیوں کا ڈھیر - (۲) کھیت وغیرہ کی زمین جو گھاس چھیلنے یا کھیت

کاٹنے کے بعد صاف ہوگئی ہو -

**Swathe** ( -dh ) *v. t. & n.*: (۱) پٹیوں میں لپیٹنا ؛ کسی چیز پر پٹی باندھنا - (۲) کپڑوں چادروں وغیرہ میں لپیٹنا ؛ گرم کپڑے یا بہت سے کپڑے پہنانا ؛ کپڑوں سے لاد دینا -

**Sway**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ہلنا ؛ جھکنا ؛ ڈگمگانا ؛ ہلنا ؛ جھولنا؛ جھونکے کھانا - (۲) مذبذب ہونا ؛ دودلا ہونا ؛ پس و پیش میں ہونا - (۳) ہلانا؛ جھکانا؛ جھلانا - (۴) محرک ہونا؛ متاثر کرنا؛ اثر ڈالنا؛ جھولا ہوا موڑ دینا - (۵) حکومت کرنا؛ حکمرانی کرنا - (۶) جھونک؛ پینگ - (۷) اثر؛ قابو؛ حکومت ؛ فرمانروائی؛ حکمرانی -

*swayed, sway-backed* : (گھوڑا) جس کی پیٹھ میں گڑھا ہو -

**Swear** (swar) *v.t.&i.*: (swore or archaic sware, sworn) & *n.* (۱) قسم کھا کر کہنا ؛ حلف اٹھا کر کہنا ؛ قسم کھاکر وعدہ کرنا - (۲) (بول چال) تاکید کے ساتھ کہنا ؛ زور دے کر کہنا - (۳) (خدا کی یا بزرگان دین کی) قسم کھانا (غصے یا جوش میں) (عیسائیوں میں یہ قریب قریب اتنا ہی برا سمجھا جاتا ہے جیسے گالی بکنا) - (۴) حلف لینا (گواہ وغیرہ سے s. witness, s. person to secrecy) - (۵) بے ادبی سے قسم کھانا - (۶) (*n.*) بے ادبانہ قسم (s. word) -

*s. against* : حلف اٹھا کر الزام لگانا (کسی جرم کا) -

*s. by* : (۱) (کسی کا) قائل ہونا ؛ کلمہ پڑھنا - (۲) ہمیشہ استعمال کرنا ؛ دوسروں سے تعریف کرنا (*s. by quinine*) -

*s. by, s. to* : (خدا کی ؛ عزت وغیرہ کی) قسم کھانا ؛ گواہ کر کے کہنا -

*s. off* : (شراب وغیرہ کے) ترک کی قسم کھانا -

*s. in* : حلف لے کر جائزہ دینا (کسی عہدے کا) -

*s. the peace against* : حلف اٹھا کر (کسی شخص کے متعلق) کہنا کہ اس سے جسمانی ضرر کا خوف ہے -

*sworn* : حلفیہ (شہادت وغیرہ) -

*sworn brothers* or *friends* : (ایک دوسرے کے) جگری دوست؛ گہرے دوست -

*sworn broker* : دلال جس سے ایمانداری کی قسم لے لیگئی ہو -

*sworn enemies* : (ایک دوسرے کے) جانی دشمن -

**swearer**, *n.* قسم کھانے والا -

**Sweat**, *n. & v. i. & t.* : (۱) پسینہ ؛ عرق ؛ عرق نکالنا ؛ پسینہ پونچھنا - (۲) پسینہ آنا ؛ پسینہ بہنے کا دورہ یا مدت - (۳) ورزش جس سے پسینہ آئے - (۴) (بول چال) سخت پریشانی (*in a s.*) - (۵) (عموماً بول چال میں) محنت ؛ مشقت ؛ عرقریزی ؛ سخت محنت کا کام - (۶) سیل؛ نمی ؛ تری (قطرے جو کسی سطح سے نکلیں یا تکثیف سے پیدا ہوجائیں) - (۷) (کسی کو) پسینہ آنا ؛ پسینہ نکلنا ؛ (مجازاً) خوف سے یا تکلیف سے پسینہ آنا ؛ ندامت سے عرق عرق ہونا - (۸) پسینے کی طرح رسنا یا بہنا (خون ؛ گوند وغیرہ) - (۹) (دیوار کا) نم ہونا ؛ سیلنا - (۱۰) پسینہ بہانا ؛ مشقت کرنا ؛ عرق ریزی کرنا - (۱۱) ورزش سے پسینہ لانا (گھوڑے کو یا آدمی کو) - (۱۲) (مزدوروں یا نوکروں کا) خون چوسنا ؛ برائے نام اجرت پر بہت زیادہ کام لینا ؛ مقابلے سے فائدہ اٹھا کر بیدردی سے کام لینا - (۱۳) (تمبا کو ؛ چمڑے وغیرہ کو) سڑانا ؛ خمیر اٹھانا - (۱۴) سکوں کو رگڑ کر ان میں سے دھات کھرچ لینا - (۱۵) گھوڑے کو رگڑ کر پسینہ پونچھنا - (۱۶) دھات کی چیز کو جھالنے کے ذریعے سے لگانا ؛ جھالنا -

*a cold s.* : ٹھنڈا پسینہ (موت ؛ بیہوشی ؛ خوف وغیرہ کا) -

*by s. of one's brow* : محنت سے ؛ مشقت سے -

*he shall s. for it* : اسے اس پر نادم ہونا پڑے گا -

*all of a s., in a s* : (بول چال) پسینے پسینے -

*s.-band* : ہیٹ وغیرہ کا چمڑے کا استر -

*s.-cloth* : خو گیر (گھوڑے کا) -

*s.-duct* : پسینے کی نالی ؛ مجری العرق -

*s.-gland* : پسینے کا غدود؛ غدود العرق (کھال کے نیچے ہوتا ہے) -

*s.-shop* : دوکان جس میں نوکروں کا خون چوسا جاتا ہے -

*sweated clothes* : کپڑے جو مزدوروں کا خون چوس کر تیار کرائے گئے ہوں -

*sweating-bath* : گرم پانی کا غسل جو پسینہ لانے کے لیے دیا جائے -

*sweating-iron* : گھوڑے کا پسینہ پونچھنے کا کھرپا -

*sweating-room* : ترکی حمام میں وہ کمرہ جو پسینہ لانے کے لیے ہوتا ہے -

*sweating-sickness* : ایک وبائی بخار جو پندرھویں اور سولھویں صدی میں پھیل گیا تھا -

**sweatily**, *adv.* : عرق ریزی سے -

**sweatiness**, *n.* : (۱) عرق آلود ہونا - (۲) پسینے کا سا ہونا -

**sweatless**, *a.* : بے پسینے کا؛ بے عرق -

**sweaty**, *a.* : (۱) عرق آلود ؛ پسینے میں تر - (۲) پسینے کا سا - (۳) جسے پسینہ آ رہا ہو -

**Sweater**, *n.* : (۱) "sweat" کا اسم فاعل - (۲) مزدور یا ملازم کا خون چوسنے والا آقا ؛ برائے نام اجرت پر بہت زیادہ کام لینے والا - (۳) سوئٹر ؛ سوتی بش‌دار اونی بنیان -

**Swede**, *n.* : (۱) (چھوٹے "s" سے) سویڈنی شلجم - (۲) (بڑے "S" سے) سویڈنی ؛ سویڈن کا باشندہ -

**Swedenborgian**, *a. & n.* : کلیسائے جدید کا پیرو ؛ سویڈن برگی ؛ سویڈن برگ کا مقلد ؛ اس کا قائل کہ انسان میں خدائی صفات موجود ہیں اور ان کا کامل مظہر حضرت مسیح کی ذات تھی ؛ مذہب کی اصل الٰہیات کے عقائد یا عبادات نہیں ہیں بلکہ خدا کی محبت اور انسان کی محبت اور خدمت ہے ؛ یہ مذہب کلیسائے جدید "New Church" کہلاتا ہے - (امانوئیل سویڈن برگ (سنہ ۱۶۸۷ء تا ۱۷۷۲ء) سویڈن کا سائنس دان ؛ فلسفی اور صوفی ؛ کلیسائے جدید کا بانی تھا) -

**swedenborgianism**, *n.* : مذہب کلیسائے جدید ؛ مذہب سویڈن بورگ -

**Swedish**, *a. & n.* : سویڈنی ؛ سویڈن کا ؛ سویڈنی زبان ؛ سویڈن کا باشندہ -

**Sweeny**, *n.* : (امریکا) سوکھا ؛ (گھوڑے کے) عضلات خصوصاً کندھے کے پٹھوں کی سستی -

**Sweep**, *v. i. & t.* (swept) & *n.* : (۱) سبک رفتاری سے چلنا یا گزرنا ؛ سبک پروازی سے اڑنا یا گزرنا - (۲) فراٹے بھرنا ؛ آندھی کی طرح چلنا؛ نہایت تیزی سے چلنا یا دوڑنا - (۳) ٹوٹ پڑنا - (۴) شان سے چلنا (*she swept out of*)

(۶)- دوڑ جانا ( نظر وغیرہ کا ) ؛ دوڑنا ( ۵ ) - *(the room*
تیزی سے گھومنا ؛ مڑنا ( خط هلالی میں ) *(sweeping stroke,*
*plain* ) ڈھلواں ھونا ( ۷ ) - ( *coast sweeps northward*
- *sweeps away to the sea, swept his hand across* )
( ۸ ) تیزی سے گھمانا یا پھرانا - ( ۹ ) تیزی سے اپنے ساتھہ
لے جانا ؛ بہا لے جانا ؛ اڑا لے جانا - ( ۱۰ ) خاتمہ کردینا ؛
(تھوڑے ھی دن میں غلامی کا خاتمہ کردیا *swept away slavery* )-
(۱۱) تیزی سے عبور کر جانا ؛ کسی مقام سے گزرتے چلے جانا -
(۱۲) نظر دوڑانا ؛ ھاتھہ پھیرنا - (۱۳) ادھر سے ادھر تک
دیکھہ ڈالنا ؛ اندر تک کھنگال ڈالنا - (۱۴) ( توپ خانے
وغیرہ کا ) اپنی زد میں رکھنا ؛ ( میدان وغیرہ میں ) ادھر سے ادھر
تک گولے برسانا ' گولہ باری کر کے صفایا کر دینا - (۱۵)
( سڑک وغیرہ کو ) جھاڑنا ؛ جھاڑو دینا ؛ صاف کرنا ؛
صفائی کرنا ؛ لمبے چپو یا پتوار سے کھینا ( کشتی وغیرہ ) -
( ۱۶ ) حرکت دینا ( هلالی خط میں ) ؛ پھرانا یا گھمانا ( ھاتھہ
وغیرہ کا ) - (۱۷) ڈھال ؛ چوڑا موڑ ( کسی چیز کا ) - (۱۸)
سڑک کا موڑ - (۱۹) زد ؛ پہنچ ؛ رسائی کی حد ( نظر
یا ادراک کی ) ' دور بین ( جال درانتی وغیرہ کی ) - (۲۰) جھاڑو
دینے کا عمل ؛ صفائی - (۲۱) لمبا چپو ؛ ڈانڈ - (۲۲) ڈھیکلی
کا تھم - (۲۳) ( مکانوں کا ) دود کش جھاڑنے والا
-گھڑ دوڑ وغیرہ کا جوا = "*sweepstake*" (۲۴) -(*chimney-s.* )

*he swept his audience along with him* : اپنی تقریر
کے سیلاب میں سامعین کو بہا لے گیا -

*make a clean s.* : ( پرانا فرنیچر وغیرہ ' پرانے ملازمین یا
عہدہ داروں کو ) ایک دم سے الگ کر دینا -

*s.-net* : (۱) لمبا مچھلی پکڑنے کا جال - (۲) وہ جال جس سے
حشراتیات کے ماھر تیتری وغیرہ پکڑتے ھیں ؛ تیتری جال -

*s. river-bottom &c* : دریا وغیرہ کو تہ تک کھنگال ڈالنا -

*s.-seine* : مہا جال ( بہت بڑا جال جسے کئی آدمی دریا میں
ڈال کر کھینچتے ھوے ' کنارے پر لاتے ھیں )-

*sweepstake* (s) : (۱) چٹھی ڈالنے کا وہ طریقہ جس میں ھر
شخص کچھہ رقم جمع کرتا ھے اور جس کے نام چٹھی نکلے وہ کل
روپیہ لے لیتا ھے ؛ قرعہ لاٹری - (۲) گھڑ دوڑ میں بازی لگانے
کا وہ طریقہ جس میں ھر شخص کچھہ رقم جمع کرتا ھے
اور جس کی چٹھی میں جیتنے والے اور دوسرے نمبر کے گھوڑے
کا نام نکلتا ھے ان میں کل رقم تقسیم کر دی جاتی ھے ؛ روکڑ
چٹھی کی بازی -

*sweeps everything into his net* : سب کو سمیٹ لیتا ھے -

*s. the board* : (۱) جوے کی میز کا سارا روپیہ جیت لینا -
(۲) ( مجازاً ) ( مقابلے وغیرہ میں ) کل انعام حاصل کر لینا -

*s. a constituency* : حلقہ انتخاب کے قریب قریب کل ووٹ
حاصل کر کے بہت بڑی اکثریت سے جیتنا -

*s. the horizon* : افق پر نظر دوڑانا ؛ ادھر سے ادھر تک
دیکھہ ڈالنا -

*s. the seas* : سمندر کو ( دشمنوں سے ) صاف کر دینا -

*swept and garnished* : ( لوقا کی انجیل کا فقرہ ) جو نیا
کر دیا گیا ھو ؛ از سر نو آراستہ -

**sweeper** : (۱) جاروب کش - (۲) جاروب کشی کی مشین -

**sweeping**, *a.* ; (۱) وسیع ؛ جامع - (۲) کامل ؛ بنیادی ؛
اساسی ( *sweeping victory, sweeping changes* ) -

**sweeping**, *n.* : بے جا حد تک عام یا وسیع -

**sweepingly**, *adv.* : بے جا تعمیم کے ساتھہ -

**sweepingness**, *n.* : بے جا تعمیم -

( - ) **sweeper**, *n.* : ( - ) سمیٹنے والا -

**Sweet**, *a.* & *n.* : (۱) میٹھا ؛ شیریں - (۲) خوشبو دار ؛ خوشبو -
(۳) سریلا ؛ شیریں ؛ خوش آواز ؛ خوش الحان - (۴) میٹھا
( پانی ) ؛ تازہ ؛ اچھا ؛ جس کا مزہ اور بو خراب نہ ھو ( *is the*
*meat, milk, butter, still s.* ) - (۵) خوش گوار ؛ دلکش ؛
دل آویز ؛ دل پذیر ؛ پیارا - (۶) خوش مزاجی کا ؛
لطف و عنایت کا ؛ نرم ؛ نرمی کا ؛ ملائم - (۷) ( بول چال )
خوب صورت ؛ حسین ؛ خوش ادا (*a s. girl*) - (۸) زندگی کا
خوش گوار حصہ ؛ راحت (*the ss. and bitters of life*) - (۹)
مٹھائی ؛ میٹھی گولی یا نقل - (۱۰) ( جمع ) میٹھا ؛ میٹھا کھانا
( پڈنگ وغیرہ ) - (۱۱) ( عموماً جمع ) خوشبو - (۱۲) (جمع)
مزے ( *the ss. of office, of success* ) - (۱۳) (خطاب کے
طور پر ) پیارے یا پیاری -

*a s. girl* : (۱) پیاری ؛ دلربا - (۲) بڑی محبت کی ؛
محبت کرنے والی -

*a s. one* : ( عامیانہ ) زور کا مکا ' تھپڑ ؛ وار -

*a s. tooth* : مٹھائی کا شوق -

*at one's own s. will* : (۱) جس طرح اپنا دل چاھے ؛
جب اپنا دل چاھے - ( ۲ ) اٹکل پچو -

*sweetbread* : (۱) بچھڑے کا غدود جو کھانے میں بہت مزیدار
سمجھا جاتا ھے - (۲) لبلبہ (*belley s.-b.*) - (۳) گلے کا غدود
( *throat s.-b.* or *neck s.-b.* ) -

*s. brier* : دیکھو Brier -

*s. gale* : دیکھو Gale -

*s.-going* : مزے کا سفر ( اچھی سڑک پر یا اچھی گاڑی میں ) -

*sweetheart* : (۱) عاشق ؛ معشوق - (۲) معاشقہ کرنا
( *go sweethearting* ) -

*s.-john* : پتلی پتیوں کا پودا جس میں رنگ برنگ کے
گچھے دار پھول آتے ھیں -

*sweetmeat* : مٹھائی -

*s. oil* : میٹھا تیل ؛ خصوصاً زیتون کا تیل -

*s. one* : ( خطاب کے طور پر ) پیاری ؛ پیارے -

*s. on, s. upon* : ( بول چال ) ریجھا ھوا ؛ عاشق -

*s. pea* : باغ کا اکسالا پودا جس میں خوشبو دار شوخ
رنگ کے پھول آتے ھیں -

*s. potato* : دیکھو potato -

*s.-root* : ملیٹھی ؛ اصل السوس -

*s.-scented* : خوشبو دار -

*s. seventeen* : میٹھا برس -

*s.-sop* : (۱) امریکا کے گرم حصے کی ایک سدا بہار
جھاڑی - (۲) اس کا پھل -

*s. stuff* : مٹھائی -

*s. sultan* : دیکھو Sultan -

*s. temper* : خوش مزاجی -
*s. toil* : عزیز محنت؛ وہ مشقت جو انسان کو عزیز ہو -
*s. water*: ایک قسم کاانگور جوحرارت‌خانےمیں پیدا ہوتا ہے-
*s.-william* : باغ کا ایک پودا جس کے پھول گچھے دار اور رنگ برنگ کے ہوتے ہیں -
*s. willow* : ایک قسم کی مہندی -
*tastes s.* : میٹھا ہے -
**sweeten**, *v. t. & i* : میٹھا ہونا؛ میٹھا کرنا؛ خوشگوار بنانا؛ دلکشی یا لطف پیدا کرنا؛ نرمی پیدا کرنا -
**sweetening**, *n.* : مٹھاس؛ میٹھی چیز جو کھانے میں ڈال کر کھائی جاے -
**sweetish**, *a.* : میٹھا میٹھا؛ میٹھا سا؛ پیارا سا -
**sweetly**, *adv.* : (۱) شیریں آواز میں؛ نرم لہجے میں - (۲) اچھی طرح (*machine works sweetly*) -
**sweetness**, *n.* : (۱) مٹھاس- (۲) شیرینی (آواز وغیرہ کی) - (۳) عمدہ خوشبو - (۴) دلکشی - (۵) نرمی؛ خوبصورتی؛ خوش ادائی -
**sweet-tempered**, *a.* : خوش مزاج -
**sweety**, *n.* : مٹھائی؛ میٹھا کھانا وغیرہ -

**Sweeting**, *n.*: (۱) (قدیم) پیارا یا پیاری؛ عزیز - (۲) میٹھا سیب -

**Swell**, *v. i. & t.*(pp. swollen, rarely swelled) & *n.* & *a.*: (۱) پھول جانا؛ سوج جانا؛ ورم آنا؛ آماس ہو آنا - (۲) پھلانا؛ سجانا- (۳) پھیلنا؛ بڑھنا؛ ابھرنا - (۴) پھیلانا؛ بڑھنا؛ ابھارنا - (۵) چڑھاو؛ ابھار - (۶) (سمندر کی لہروں کا) طوفان کے بعد اٹھنا اور گرنا؛ چڑھاؤ اتار - (۷) کسی استوانی شکل کی چیز کا ابھار جیسے بازو کی مچھلی - (۸) سر کا چڑھاو اتار - (۹) آرگن باجے میں وہ صندوق جس کی نلکیوں کے کھولنے بند کرنے سے سر کو اونچا نیچا کرتے ہیں - (۱۰) (بول چال) استاد (کسی چیز میں)؛ بڑا ادمی؛ ٹھاٹھہ کا آدمی- (۱۱) (بول چال) اعلی درجے کا؛ اونچا؛ بڑھیا - (۱۲) بہت پر تکلف؛ طرح دار؛ ٹھاٹھہ کا؛ بڑھیا (لباس وغیرہ)؛ چھیلا بنا ہوا؛ ٹھاٹھہ کے کپڑے پہنے -
*heart swells* : دل میں جذبات کا زور ہے -
*s.-box* : (ارگن باجے میں) سروں کو اونچا نیچا کرنے کا صندوق؛ اتار چڑھاو پیٹی -
*s.-blind* : اس کے پردے -
*s.-fish* : کپا مچھلی ' ایک طرح کی مچھلی جو پھول کر کپے کی طرح ہو جاتی ہے -
*s.-keyboard* : "s.-box" کے پردوں کا تختہ -
*s. like a turkey-cock* : شیخی سے پھول جانا -
*s.-mob (s. mobsmen)*: سفید پوش جیب کترے (جو شریفوں کی سی وضع اور لباس رکھتے ہیں) -
*s. note* : (موسیقی) سر کو چڑھاو اتار سے ادا کرنا -
*s.-organ* : ارگن کا وہ حصہ جس میں s. -box ہوتا ہے -
*s.-pedal* : وہ پیڈل (پیر سے دبانے کا بیرم) جس سے "s. -box" کے پردوں کو چھیڑتے ہیں -
*s.-rule* : (طباعت) اس شکل کی —<>— پٹی جس کے درمیان میں لوز سا بنا ہوتا ہے اور دونوں سرے پتلے ہوتے ہیں -
*s. with pride* : پھول کر کپا ہو جانا؛ (غرور سے) پھول جانا -
*s. with indignation* : غصے کے مارے آپے سے باہر ہوجانا -
*swollen estimates* : بہت زیادہ تخمینہ -
*swollen head* : (عامیانہ) تکبر؛ بیجا غرور -
*swollen oratory* : طمطراق کی خطابت -
*what a s. you are* : تمہارے تو بڑے ٹھاٹھہ ہیں؛ بڑے ٹھاٹھہ کے کپڑے پہنے ہو؛ چھیلا بنے ہو -
**swelldom**, *n.* : اہل فیشن کی سوسائیٹی؛ ٹھاٹھہ کے لوگ -
**swelling**, *n.* : ورم؛ آماس؛ سوجن -
**swellish**, *a.* : (۱) (بول چال) چھیلوں کا سا - (۲) بہت پر تکلف؛ ٹھاٹھہ کا؛ بڑھیا؛ طرح دار-

**Swelter**, *v. i. & n.* : (۱) گرمی سے تونسنا؛ گرمی کی وجہ سے پسینے میں ترہونا' یا مضمحل ہونا - (۲) نہایت گرم‌ہونا؛ تپنا - تپش؛ گرمی کی شدت؛ نہایت گرم
*a sweltering sky* : ہوا یا فضا -

**Swept** : دیکھو - Sweep

**Swerve**, *v. i. & t. & n.* : (۱) جھوک کھانا (اڑتے ہوئے)؛ ڈگمگانا (چلتے یا دوڑتے ہوئے) - (۲) منحرف ہونا؛ قدم ہٹانا (راہ راست سے ' فرض سے) - (۳) (گیند کو ہوامیں) جھوک کھلانا - (۴) جھوک؛ لغزش؛ انحراف -
**swerveless**. *a.* : غیر منحرف؛ جس میں زرا بھی لغزش یا انحراف نہ ہو سکے -

**Swift** *a. & adv.* (-er,-est) & *n.*: (۱) تیز؛ تیزرو؛ تیز رفتار - (۲) تیزی کی؛ پھرتی کی؛ سریع (حرکت‌وغیرہ)- (۳) جس‌کے واقع ہونے میں دیر نہ لگے؛ فوری ' عاجل؛ بر جستہ؛ ہاتھوں ہاتھہ (*s. retribution, response*) - (۴) تیز؛ مستعد - (۵) تیزی سے؛ پھرتی سے؛ سرعت سے؛ برجستہ؛ ہاتھوں ہاتھہ- (۶) ابابیل کی قسم کا پرند جس کے بازو بہت لمبے ہوتے ہیں اور بہت تیز اڑتا ہے - (۷) ایک قسم کا چھوٹا گرگٹ - (۸) دیکھو *newt* - (۹) ایک قسم کا کبوتر- (۱۰) ایک قسم کا پتنگا - (۱۱) اٹیرن (جس سے سوت‌کی انٹی بناتے ہیں) -
*s. to anger* : غصے کا تیز -
**swift-footed**, *a.* سبک رفتار؛ تیز قدم -
**swift-handed** *a.*: (۱) پھرتیلا؛ سبک دستی - (۲) فوری؛ عاجل؛ ہاتھوں ہاتھہ (انصاف ' انتقام وغیر) -
**swiftwinged**, *a.* : تیز پرواز -
**swift-let**, *n.* : چھوٹی قسم کا "Swift" -
**swiftly**, *adv.* : تیزی سے؛ پھرتی سے؛ سرعت سے؛ فوراً؛ ہاتھوں ہاتھہ -
**swiftness**, *n.* : تیزی؛ تیز رفتاری؛ پھرتی؛ سرعت؛ عجلت (واقع ہونے میں) -

**Swig**, *v. t. & i. & n.*: (۱) (عامیانہ) چسکی لگانا (شراب وغیرہ کی) - (۲) چسکی -

**Swill**, *v. t. & i. & n.* : (۱) تریڑا دینا؛ کھنگالنا؛ پانی بہا کر یا ڈال کر صاف کرنا - (۲) ندیدے پن سے پینا؛ ٹکوسنا - (۳) تریڑا - (۴) (شاذ) شراب کا دور - (۵) ادنی درجے کی شراب؛ ٹھرا - (۶) گندہ پانی؛ موری کا پانی -

**Swim**, *v. t. & i. & n.* : ( **Swam, Swum** ): (۱) تیرنا؛ سطح پر بہنا - (۲) تیرنا ' پیرنا؛ پیراکی کے مقابلے

میں شریک ھونا - (۳) پیرانا ؛ تیرانا - (۴) سبک رفتاری سے چلنا - (she swam into the room) (۵) گھومنا؛ چکر کھانا ؛چکرانا (سرکایا چیزوں کا دیکھنے والے کی نظر میں)- (۶) بھر آنا (آنسو) ؛ بھر جانا ؛ ندی بہ جانا (پانی یا خون کی) -(۷)پیرنے کا ایک چکر ؛ ایک بار پیرنا - (۸) (شاذ پھکنا) - (۹) دریا کا کنڈ جس میں مچھلیاں کثرت سے ھوں- (۱۰) ( مجازاً ) زمانے کی رو یا واقعات رفتار -

*in the* s. : - (۱) ( کسی معاملے میں ) عملی حصے لینے والا (۲) واقف کار ؛ محرم ؛ آشنا -

*swimming-bath* : شنا گاہ ؛ پیرنے کا بڑا حوض -

*swimming-bell* : آلۂ شنا ؛ گھنٹی کی طرح بعض مچھلیوں وغیرہ کا عضو جس سے وہ تیرتی ھیں -

*swimming-belt* : پیراک پیٹی؛ کا رک کی پیٹی جس کی مدد سے نوسکھیے تیرتے ھیں -

*swimming-bladder* مچھلی کا پھکنا -

*swimming-stone* : اسفنج کی طرح کا سنگ مردہ -

*s. to the bottom, s. like stone, s. like tailor's goose*: ( مزاحاً ) ڈوب جانا -

*s. with the tide and stream* : اکثریت کا ساتھ دینا ؛ سیلاب کے ساتھ بہنا -

**swimmer**, *n.* : پیرنے والا ؛ پیراک -

**Swimmeret**, *n.* : ( کچھوے وغیرہ کے ) پاؤں یا پنجے

**Swimmingly**, *adv.* : ( کام چلنے کے متعلق کہتے ھیں ) عمدگی اور آسانی سے ؛ بڑے مزے میں

**Swindle**; *v. t. & i. & n.* : (۱) فریب دینا ؛ دھوکا دینا - (۲) ٹھگنا ؛ ٹھگ لینا ؛ فریب دے کر لوٹنا ؛ فریب سے اڑا لینا ( رقم ) -

**swindler**, *n.* : ٹھگ ؛ فریبی ؛ دغا باز ؛ جعل ساز -

**swindlingly**, *adv.* : فریب سے ؛ دغا سے -

**Swine**, *n.* ( pl. the same ) : (۱) سور ؛ خوک ؛ خنزیر - (۲) لالچی اور بے غیرت آدمی ؛ ناپاک آدمی -

*s.-bread* : (۱) سانپ کی چھتری کی قسم کی چیز جس سے کھانے کے پلیٹ سجاتے ھیں - (۲) ایک طرح کا پہاڑی پھول -

*s.-fever, s.- plague* : خنزیری بخار ؛ ایک متعدی پھیپھڑے کی بیماری جو سوروں کو ھوا کرتی ھے -

*s.-herd* : سور چرانے والا ؛ سوروں کا چرواھا -

*s.-pox* : ایک طرح کی چھوٹی چیچک -

*s.'s-snout* : ککروندے کی قسم کا درخت -

**swinery**, *n.* : سوروں کا باڑا -

**swinish**, *a.* : بے غیرتی کی ؛ ناپاک -

**swinishly**, *adv.* : بے غیرتی سے -

**swinishness**, *n.*: بے غیرتی ؛ ناپاک طبیعت -

**Swing**, *v. i. & t.*( swung or rarely swang, swung ),&*n.* (۱) جھولنا ؛ جھلانا ؛ لچکنا ؛ لچکانا ؛ جھومنا ؛ لٹکنا ؛ لٹکانا - (۲) گھومنا ؛ گھمانا ؛ مڑنا ؛ موڑنا - (۳) لپک کر چلنا - (۴) جھونٹا ؛ جنبش؛حرکت (جھولے یا لنگن کی) - (۵) لوچ دار چال؛ لپک - (۶) نوبت ؛ جتنی دیر کوئی چیز عموماً رھتی ھے -(۷)جھولا - (۸) پینگ ؛ جھونٹا - (۹) جھولنے کا ٹپا یا فاصلہ ؛ جتنی دور کوئی چیز جھولتی ھے -

*door swung to* : دروازہ بند ھوگیا -

*he shall s. for it* : اسے اس کی پاداش میں پھانسی ھوگی -

*let it have its s.* : اسے اپنی نوبت پوری کرلینے دو -

*no room to s. a cat*: دیکھو Cat -

*s. a hammock* : جھولن کھٹولا یا جالی دار جھولا لٹکانا -

*s.-boat* : جھولا گاڑی -

*s. bridge* : اٹھاؤ پل -

*s. child* : بچے کو جھلانا ؛ پینگ دینا -

*s. plough* : معمولی ھل ؛ بے پہیوں کا ھل -

*ss.& roundabouts* : دیکھو Round -

*s. the lead* : ( بھرتی اور بری فوج کی بول چال ) بیماری سے رھنا ؛ بیماری کو طول دینا ؛ کام سے جی چرانا -

*the s. of the pendulum* : جھولے کے سے پینگ کبھی اس سرے پر کبھی اس سرے پر ؛ باری باری سے متضاد کام کرنا -

*work is in full s.* : کام زور شور سے ھورھا ھے؛کام زوروں پر ھے -

*swinging* : (۱) تیزی اور مستعدی کی؛ لوچ دار ( چال ) - (۲) لہراتی ھوئی ، گٹکری دار ( لے ، آواز ) - (۳) لپک کر چلنا -

**swingingly**, *adv.*: لپکتے ھوئے ؛ لوچ دار چال سے -

**Swinge** (-j) *v. t.* : ( قدیم ) خوب مارنا ؛ اچھی طرح ٹھوکنا ؛ دھنکنا -

*swingeing* : swingeing majority, (مثلاً بہت بڑا ؛ زبردست lie, damages ) -

**Swingle**, *n. & v. t.* : (۱) موگری جس سے سن کوٹتے ھیں - (۲) ( ناچ گانے میں ) اشارے کے سونٹے کا جھولنے والا حصہ - (۳) موگری سے کوٹنا ( سن ) -

*swingletree* : چھکڑے ھل وغیرہ کا جوا -

*swingling-tow* : بہت موٹا سن -

**Swink**, *v. i. & n.* : ( قدیم ) محنت ؛ مشقت ؛ محنت کرنا؛ مشقت کرنا -

**Swipe**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ( کرکٹ ) زور کی ھٹ لگانا ؛ ھٹ ملرنا ؛ زور سے بلا چلانا - (۲) زور کی ھٹ ؛ زور کا ھاتھ - (۳) ( عامیانہ ) جھپٹ لینا ؛ اٹھا کر یا چھین کر بھاگ جانا ؛ لے بھاگنا -

*swiper*, *n.* : ھٹ لگانے والا -

**Swipes**, *n. pl.* : میلی ، گدلی ، یا گھٹیا بیر ( شراب ) -

**Swirl**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ( پانی کا ) چکر کھانا ؛ بھنور پڑنا - (۲) گرداب میں ڈال دینا یا پڑجانا ؛ بھنور میں ڈال دینا یا پڑ جانا - (۳) ( بھنور کا ) چکر ؛ ( ھوا کا ) چکر - (۴) مچھلی کی تڑپ ؛ وہ آواز جو اس سے پیدا ھوتی ھے -

**Swish**, *v. t. & i. & n.* : (۱) بید یا چھڑی سے مارنا - (۲) ( بید یا چھڑی ) سڑاک سے مارنا ؛ بید یا چھڑی سے اڑا دینا ( پھول وغیرہ کو ) - (۳) پھٹکارنا ( دم ، کوڑا وغیرہ ) - (۴) سڑاک سے چلنا - (۵) بید چھڑی یا کوڑے کی ضرب ؛ سڑاکا - (۶) ( بول چال ) ٹھاٹھ کا ؛ بانکا -

**Swiss**, *a. & n.* (pl. the same) : سوئسانی ( سوئیٹزر لینڈ کا ) ؛ سوستان کا ؛ سوستان کا باشندہ -

*S. French* : سوستانی فرانسیسی ( جو سوستان میں بولی

جاتی ھے ) -

*S. German* : سوستانی جرمن -

*S. guards* : سوستانی فوج ( جو پہلے فرانس میں ملازم رکھی جاتی تھی اور پوپ کے یہاں اب بھی ھے ) -

*S. roll* : تنور میں پکائی ہوئی میٹھی سینڈوچ -

**Switch**, *n. & v. t. & i.* : (۱) درخت کی پتلی شاخ جو کاٹ کر چھڑی کی طرح استعمال کی جائے ؛ قمچی - (۲) چھڑی ؛ قمچی - (۳) مصنوعی بالوں کی لٹ - (۴) قینچی ( جس سے ریل گاڑی ایک پٹری سے دوسری پٹری پر جاتی ھے ) - (۵) سوئچ ( جس سے برقی رو کا سلسلہ جوڑا اور توڑا جاتا ھے ) ؛ بٹن جس کے دبانے سے روشنی جلتی بجھتی ھے - (۶) قمچی مارنا ؛ قمچی سے مارنا - (۷) تیزی سے گھمانا ؛ پھرانا یا موڑنا - (۸) جھپٹ لینا ؛ جلدی سے چھین لینا - (۹) ریل کو قینچی کے ذریعے دوسری پٹری پر لانا - (۱۰) بجلی کا بٹن دبانا ؛ روشنی جلانا یا بجھانا ؛ رو کا سلسلہ توڑنا یا جوڑنا ( S. on, off, ) - (۱۱) ( مجازاً ) ( خیالات کا ) رخ بدل دینا ؛ ( گفتگو کا ) موضوع بدل دینا - (۱۲) ( تاش کے کھیل برج میں ) بولی بدل دینا ؛ ایک رنگ کی جگہ دوسرا رنگ بولنا -

*s.-back* : (۱) لہردار پٹری ؛ لہر یا پٹری ( جس کے ذریعے سے ریل پہاڑ پر چڑھتی ھے ) - (۲) کلا پٹری ؛ کلا ریل ( میلوں وغیرہ کی تفریحی ریلوے جس میں گاڑی بلندی سے یکایک نیچے آتی ھے اور اسی کے زور میں اوپر چڑھ جاتی ھے ) -

*s.-bar* : ریل کی قینچی یا بڑی سوئچ کا ایک حصہ -

*s.-board* : سوئچ بورڈ ؛ بٹن تختہ ( جس پر متعدد بجلی کے قمقموں کے بٹن لگے ہوتے ہیں ) -

*s.-lever* : سوئچ لیور ؛ بیرم جو سوئچ یا بٹن کا کام دیتا ھے -

*s.-man* : سوئچ مین ؛ قینچی والا ( جو ریل کی پٹری کی قینچی لگاتا اور ھٹاتا ھے ) -

*s.-signal* : سوئچ سگنل ؛ قینچی سگنل ( روشنی وغیرہ جو قینچی کے پاس لگا دیتے ہیں ) ؛ جھنڈا -

**Switzer**, *n.* : ( قدیم ) سوستانی ؛ سوستان کا باشندہ -

**Swivel**, (-vl) *n. & v. i. & t.* (-ll-) : (۱) چول چھلا ( چول پر گھومنے والا چھلا جس سے دو چیزوں کو اس طرح جوڑتے ہیں کہ ان میں سے ایک دوسرے کے بغیر گھوم سکے ) - (۲) چول چھلے پر گھمانا یا گھومنا ( s. chain, joint, hook, ) -

*s.-eyed* : احول ؛ بھینگا -

**Swizzle**, *n.* : مرکب جو کئی شرابوں سے یا شراب میں کچھ اور چیزیں ملا کر تیار کیا جائے -

*s.-stick* : برش نما سرے کی ڈنڈی جس سے جھاگ اٹھاتے ہیں ( شراب وغیرہ میں ) -

**Swob** (*ber*) : swab ( ber ) کی ایک شکل -

**Swollen, Swoln**, *p. p.* : دیکھو swell-

**Swoon**, *v. i. & n.* : (۱) غش آجانا ؛ بے ھوش ھوجانا - (۲) غشی ؛ بے ہوشی - (۳) ( نغمے ؛ آواز وغیرہ کا ) بتدریج کم ہوتے ہوتے غائب ہو جانا ؛ رفتہ رفتہ ڈوب جانا -

**swooningly**, *adv.* : (۱) غشی کی سی حالت میں - (۲) بتدریج کم ہوتے ہوئے ؛ ڈوبتے ہوئے -

**Swoop**, *v. i. & t. & n.* : (۱) ( چیل وغیرہ کی طرح ) جھپٹ کر نیچے آنا - (۲) ٹوٹ پڑنا ؛ حملہ کرنا - (۳) ( بول چال ) جھپٹ لینا ؛ ایک ھی بار میں چھین لینا - (۴) گرنا ؛ جھپٹ ؛ جھپٹا - (۵) چیل جھپٹا ؛ ناگہانی حملہ جس میں بہت سی چیزیں چھین لی جائیں -

*at one fell s.* : ( حادثے وغیرہ کے متعلق کہتے ہیں ) ایک ھی چیل جھپٹے میں -

**Swop, swap**, *v. t. & i. & n.* : (۱) ( عامیانہ ) بدلنا ؛ مبادلہ کرنا ( ایک چیز کا دوسری چیز سے ) - (۲) ادلا بدلی ؛ مبادلہ - (*never s. horses while crossing the stream* : جب تک ندی نہ گزر جائے تغیرات عمل میں نہ لاو ؛ نازک وقت میں نئے انتظامات ھر گز نہ کرو) -

**Sword**, ( sord ) *n.* : تلوار ؛ شمشیر - (۲) (فوجی بول چال) سنگین -

*broadsword* : دیکھو broad -

*cavalry s.* : تلوار جس کی نوک خمدار ہوتی ھے -

*court s., dress s.* : تلوار جو درباری لباس پر لگاتے ہیں -

*cross s., measure s.* : (۱) لڑنا - (۲) بحث کرنا ؛ مناظرہ کرنا - (۳) کھلم کھلا حریف ہونا -

*draw the s.* : لڑائی چھیڑنا ؛ جنگ شروع کرنا -

*duelling s., small-s* : خنجر ؛ کٹار -

*fire and s.* : قتل و غارت ( جو حملہ آور فوج کرتی ھے ) -

*put to the s.* : تہ تیغ کر دینا ؛ قتل کر دینا ( خصوصاً فاتح کا مفتوحوں کو ) -

*scutching-s.* : دیکھو scutch -

*sheathe the s.* : لڑائی بند کرنا ؛ جنگ ختم کرنا -

*s.-arm* : سیدھا ھاتھ -

*s.-bayonet* : قبضہ دار سنگین -

*s.-bearer* : تیغ بردار ( جو جشن وغیرہ کے موقعے پر بادشاہ کی یا کسی اور بڑے آدمی کی تلوار لیکر آگے چلتا ھے ) -

*s.-belt* : پرتلا ؛ ڈاب -

*s.-bill* : ایک لمبی چونچ کا خوش الحان پرند -

*s.-cane* : گپتی ( چھڑی جس کے اندر پتلی سی تلوار چھپی ہوتی ھے ) -

*s.-cut* : تلوار کا زخم -

*s.-dance* : تلوار کا ناچ ؛ وہ ناچ جس میں ناچنے والا تلوار ھاتھ میں لیکر گھماتا ھے یا عورتیں مردوں کی تلواروں میں ناچتی ہیں یا ناچنے والا تلواروں پر قدم رکھتا ہوا گزرتا ھے -

*s.-fish* : کٹار مچھلی ( بحر اوقیانوس یا بحرہ روم کی مچھلی جس کے اوپر کے کلپھڑے آگے نکلے ہوتے ہیں اور دوسری مچھلیوں کو یا جہاز کی لکڑی کو چھید ڈالتے ہیں ) -

*s.-flag* : ایک قسم کا پھول دار درخت -

*s.-flighted* : شمشیر نما پروں کے ( پرند ) جن کے پر سمٹنے کے بعد تلوار سے معلوم ہوتے ہیں -

*s.-grass* : (۱) " gladiolus " - (۲) ایک طرح کی گھاس جس کی پتیاں تلوار کی طرح تیز ہوتی ہیں -

*s.-hand* : سیدھا ھاتھ -

*s.-knot* : فیتہ یا پھندنے دار ڈوری جو تلوار کے قبضے میں بندھی ہوتی ھے -

*s. lily* : دیکھو gladiolus -

*s.-play* : (۱) شمشیر بازی - (۲) چرئیں ( جو بعث میں چلتی ہیں ) -

*s.-stick* : کپتی -

*s. of state* : تیغ شاہی جو جشن وغیرہ میں کوئی شخص ہاتھہ میں لے کر بادشاہ کے آگے چلتا ہے -

*the s.* : (۱) جنگ - (۲) جنگ کا نتیجہ - (۳) فوجی قوت (۴) فرمانروا قوت ؛ اقتدار اعلی -

*swordsman* : شمشیر بازی کا ماہر ؛ تیغ زن -

*the s. of justice* : عدل کی شمشیر ؛ عدالت -

*the s. of the spirit* : کلام الہی ؛ خدا کا کلام -

*throw one's s. into the scale* : کسی شخص کی یا کسی مقصد کی حمایت میں تلوار اٹھانا -

**swordless,** *a.* : بے تلوار کا ؛ بے شمشیر

**swordlike,** *a.* : تلوار نما ؛ شمشیر نما -

**swordsmanship,** *n.* : شمشیر بازی ؛ تیغ زنی کی مہارت -

**swordproof,** *a.* : تلوار روک -

**Swore, Sworn,** : دیکھو - swear

**Swot,** *v. i. &t. & n.* : (۱) ( اسکولی کی بول چال ) سخت محنت کرنا ( خصوصاً پڑھنے میں ) ؛ گھونٹنا ؛ رٹنا - (۲) رٹائی ؛ گھٹائی ( کتابوں کی ) - (۳) سخت محنت کا کام -

*s. up* : گھونٹ ڈالنا ( کوئی مضمون ) -

**Swum** : دیکھو - swim

**Swung** : دیکھو - swing

**Sy=syn-** : ( سابقہ — syn ) ان یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات سے پہلے لگا یا جاتا ہے : (۱) جن کے شروع میں "s" اور "s" کے بعد حرف صحیح ہو - (۲) جن کے شروع میں "z" ہو -

**Sybarite,** *n. & a.* : ( Sybaris ) سباری ؛ سباریس کا باشندہ ؛ اطالیہ میں قدیم یونان کی ایک نو آبادی تھی جس کے باشندے عیش پرستی میں مشہور تھے ؛ عیش پرست شخص ؛ عیش کا بندہ -

**sybaritic,** *a.* : عیش پرستی ؛ عیش پرستانہ -

**sybaritically,** *adv.* : عیش پرستی سے -

**sybaritism,** *n.* : عیش پرستی -

**Sybil,** *n.* : غلطی سے "Sibyl" کی جگہ لکھہ دیتے ہیں -

**Sycamine,** *n.* : ( انجیل میں ) سیاہ شہتوت -

**Sycamore,** *n.* : ایک قسم کا انجیر جو مصر و شام میں ہوتا ہے ؛ جمیز ؛ ( اسے Egyptian or oriental s. بھی کہتے ہیں ) -

**Syce,** *n.* : سائیس -

**Sycee ( silver )** *n.* : خالص چاندی کے ڈلے جن پر بینک وغیرہ کی مہر ہوتی ہے- چین میں روپئے کی طرح چلتے ہیں مگر وزن کے حساب سے -

**Sychnocarpous(-k-)** *a.* : (۱) جس میں متعدد برسوں تک پھل آئیں - (۲) سدا بہار -

**Syconium,** *n.* (pl. ia), : ( نباتیات ) انجیریہ ؛ گودے دار پھل جس کے بیج ایک کھوکھلے خول کے اندر ہوتے ہیں -

**Sycophant,** *n.* : خوشامدی ؛ چاپلوس ؛ کاسہ لیس -

**sycophancy,** *n.* : خوشامد ؛ چاپلوسی -

**sycophantic,** *a.* : خوشامدانہ ؛ خوشامد کا ؛ چاپلوسی کا -

**Sycosis,** *n.* : ایک طرح کی خارش جو سر میں یا چہرے کے اس حصہ میں جہاں داڑھی ہوتی ہے پیدا ہوجاتی ہے ؛ جرب العلق ( اسے barber's itch بھی کہتے ہیں ) -

**Syenite,** *n.* : سائینٹ ؛ ایک قسم کی قلمی قلوی چٹان جو آتشفشاں مادے سے ملتی ہے اور جس میں سنگ مروہ یا تو بہت کم ہوتا ہے یا بالکل نہیں ہوتا -

**syenitic,** *a.* : سائینٹی -

**Syl-, =syn:** (سابقہ — syn) ان یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات سے پہلے آتا ہے جو "l" سے شروع ہوتے ہیں -

**Syllabary,** *n.* : ارکان تہجی ؛ ان زبانوں کی الف بے جن میں مفرد حروف کی جگہ ارکان ہوتے ہیں -

**Syllabic,** *a.* : (۱) رکنی ؛ رکن تہجی کا - (۲) رکن کی آواز رکھنے والی ؛ رکنی ( علامت ' حرف ) - (۳) ( جس کا ) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کیا جائے -

*di-s.* : دو رکنی -

*mono-s.* : ایک رکنی -

*quadri-s.* : چہار رکنی -

*tri-s.* : سہ رکنی -

**syllabically,** *adv.* : (۱) رکن تہجی کے مطابق ؛ اس طریقے سے کہ حرف یا علامت رکن کی آواز رکھتا ہو - (۲) ارکان الفاظ کے لحاظ سے - (۳) (لفظ کا) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرتے ہوئے -

**Syllabicate, syllabify, syllabize,** *vv. t.* : (۱) ارکان تہجی میں تقسیم کرنا (لفظکو) - (۲) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرنا -

**Syllabication, syllabification,** *nn.* : (۱) تقسیم ارکان تہجی - (۲) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرنا یا کیا جانا -

**Syllable,** *n. & v. t.* : (۱) رکن تہجی؛ لفظکا وہ ٹکڑا جو ایک بار میں ادا ہو سکے - (۲) ( مجازاً ) ایک حرف ؛ ایک لفظ - (۳) لفظکاایک ایک رکن الگ الگ ادا کردینا ؛صاف صاف بولنا- (۴)(شعر) بولنا ؛ زبان سے ادا کرنا (لفظ' نام) -

*not a s.* : خاموش ؛ زبان سے ایک لفظ بھی نہ نکلے ' خبردار -

**(-)syllabled,** *a.* : (-) رکنی -

**Syllabub,** : دیکھو - Sillabub

**Syllabus,** *n.* (pl.-bi) : (۱) خاکہ (لکچر وغیرہ کا) - (۲) نصاب تعلیم - (۳) ( رومی کلیسا ) پوپ کی مجلس کے فیصلوں کا خلاصہ خصوصاً ۸۵ عقاید ممنوعہ کی فہرست جو سنہ ۱۷۶۳ ع میں شایع کی گئی تھی -

**Syllepsis,** *n.* ( gram. pl. -pses ) : (۱) (فن بدیع) استخدام ؛ ایک لفظ کا جملے میں دو مختلف الفاظ سے متعلق ہونا در مختلف معنوں میں (his temper was as short as his coat) - (۲) ایک لفظ کا جملے میں دو مختلف لفظوں سے متعلق ہونا جس میں سے ایک کےلیے صرف و نحو کی رو سے مناسب ہو دوسرے کے لیے نہ ہو ( neither you nor he knows ) -

**sylleptic,** *a.* : (۱) استخدامی -

**Syllogism,** *n.* : قیاس منطقی؛ صغری اور کبری سے نتیجہ نکالنا -

*false s.* : قیاس مع الفارق؛ ایسا قیاس جس میں صغری اور کبری کے درمیان صحیح حد وسط نہ ہو ؛ غلط قیاس -

*figure of s.* : دیکھو - Figure

*mood of s.* : دیکھو - Mood

**syllogistic,** *a.* : قیاسی ؛ قیاس منطقی کا -

**syllogistically,** *adv.*: قیاساً ؛ قیاس منطقی کی روسے -

**Syllogize,** *v. i. & t.* : (۱) قیاس منطقی سے کام لینا - (۲) استدلال یا واقعات کو قیاس منطقی کی صورت میں ترتیب دینا -

**Sylph,** *n.* : (۱) ھوا کی دیوی ؛ روح ھوا ؛ ھوا کی پری - (۲) ( مجازاً ) نازک بدن لڑکی ؛ دھان پان لڑکی - (۳) ایک پرند جس کی دم لمبی اور سرخ رنگ کی ھوتی ھے اور اڑنے میں اس کے پروں سے سریلی آواز نکلتی ھے -

**sylphlike,** *a.* : روح ھوا کی طرح ؛ ھوا کی دیوی کی طرح -

**Sylvan** : دیکھو - Silvan

**Sym = syn,** : (سابقہ — syn ) ان یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات کے ساتھ آتا ھے جو "b" یا "m" یا "p" سے شروع ھوتے ھیں -

*-bion, n* : ( حیاتیات ) معاشر -

*-biosis* : ( حیاتیات ) دو یا زیادہ اجسام حیاتی کا ھمیشہ ساتھ اکٹھا یا ساتھ رھنا ؛ معاشرت -

*-biotic, a.* : معاشرت کا ؛ معاشرتی ؛ معاشر -

*-biotically, adv.* : معاشرت کی روسے -

*-palmograph, n.* : آواز نگار ؛ ایک آلہ جو آواز کی موجوں کو خطوط سے ظاہر کرتا ھے -

*-pelmous* : پرند جس کے پنجوں کے وتر جڑے ھوئے ھوں -

*-petalous, a.* : ( پھول ) جس کی پنکھڑیاں جڑی ھوئی ھوں ؛ پیوستہ چہر -

*-phyllous* : جس کی پتیاں جڑی ھوئی ھوں ؛ پیوستہ برگ -

*-physis* : اتصال ؛ نقطۂ اتصال یا خط اتصال -

*-physeal* : متصل -

*-piesometer* : (۱) سیل پیما ؛ وہ آلہ جس سے دریا کی دھار کی قوت ناپی جاتی ھے - (۲) بار پیما ؛ جس میں ھوا کے دباؤ کا اندازہ سیال کے اترنے چڑھنے سے اور اس گیس کے دباؤ سے ھوتا ھے جو شیشے کے اندر ھو -

*-podium* : پیوستہ ساق -

*-podial, a.* : وہ پودا جس میں اصل میں ایک ھی تنہ ھو اور جس کی شاخ نکلتی چلی آئے ؛ پیوستہ ساقی -

**Symbol,** ( -bl ) *n. & v. t.* (-ll-) : (۱) نشان ؛ رمز ؛ اشارت ؛ وہ چیز جو کسی دوسری چیز کی طرف اشارہ کرتی ھو ؛ وہ چیز جو کسی مناسبت کی بنا پر مسلمہ طور پر کسی دوسری چیز کو ظاہر کرتی ھو یا ذھن کو اس کی طرف منتقل کرتی ھو (مثلاً white is the s. of purity, lion is the s. of courage, the cross is the s. of christianity ) - (۲) علامت ؛ کوئی نقش جو کسی چیز یا کسی خیال کو ظاہر کرتا ھو ( مثلاً بروج کی شکلیں ، حروف تہجی ، ریاضی کی علامات ) - (۳) نشان ھونا - (۴) نشان کے ذریعے سے ظاہر کرنا - (۵) اشاری طرز میں لکھنا یا پیش کرنا ؛ اشاریت کا رنگ پیدا کرنا -

**symbolic, symbolical,** *aa.*: اشارتی ؛ اشارہ کرنے والا ( کسی چیز کی طرف ) -

**symbolically,** *adv.* : (۱) نشان کے طور پر - (۲) علامت کے طور پر - (۳) اشارتی طرز میں ؛ اشاریت کے طرز میں -

**symbolics,** *n.*: اشاریات ؛ نشانات یا علامات کا علمی مطالعہ -

**symbolism,** *n.*: اشاریت ؛ مصوری اور شاعری کی وہ طرز ( جو زمانۂ حال میں فرانس سے نکلی ھے ) جس میں اشیاء اور خیالات کو اصلی رنگ میں پیش کرنے کے بجائے اشارات اور نشانات سے کام لیا جاتا ھے -

**symbolist,** *n.* : (۱) اشارات اور نشانات کا سمجھنے والا یا استعمال کرنے والا ؛ اشارت دان ؛ اشارت پسند - (۲) اشاری طرز کا مصور یا شاعر ؛ اشاری ؛ اشارت نگار -

**symbolize,** *v. t.* : (۱) نشان ھونا ( the peacock symbolizes pride ) - (۲) کسی چیز کا نشان معین کرنا ؛ نشان سے ظاہر کرنا ؛ اشاری طرز میں پیش کرنا -

**symbolization,** *n.* : نشان معین کرنا یا کیا جانا ؛ نشان سے ظاہر کرنا یا کیا جانا -

**symbology, symbolology,** *n.* : (۱) اشاریات ؛ نشانات یا علامات کا علمی مطالعہ - (۲) نشانات یا علامات کا استعمال -

**Symbo(lo)latry,** *nn.* : نشان پرستی ؛ علامت پرستی -

**Symmetrian, Symmetrician, Symmetrist,** *nn.* : ( شاذ ) تناسب پسند -

**Symmetry,** *n.* : (۱) تناسب ؛ جسم کے اعضا یا کل اجزا میں باھم صحیح نسبت - (۲) وہ حسن جو تناسب کی وجہ سے پیدا ھو - (۳) موزونیت ؛ مناسبت ؛ جوڑ ؛ میل - (۴) تشاکل ؛ کسی چیز کے دو برابر کے حصوں کا بالکل ایک دوسرے کا جواب ھونا - (۵) ( نباتیات ) موزونیت ، پھول میں پنکھڑی ، حامل زر ، بقچہ گل ، مسند گل کی تعداد کا برابر یا متناسب ھونا -

**symmetric, symmetrical,** *aa.* : (۱) تناسب - (۲) مرزوں ؛ سڈول - (۳) متشاکل -

**symmetrically,** *adv.* : تناسب کے ساتھ ؛ موزونیت کے ساتھ ؛ تشاکل کے ساتھ -

**symmetrize,** *v. t.* : (۱) تناسب پیدا کرنا - (۲) موزونیت پیدا کرنا ؛ سڈول بنانا - (۳) تشاکل پیدا کرنا ؛ ایک دوسرے کا جواب بنانا ( دونوں حصوں کو ) -

**symmetrization,** *n.* : تناسب پیدا کرنا یا کیا جانا ؛ تشاکل پیدا کرنا یا کیا جانا -

**symmetrophobia,** *n.* : ( فنون لطیفہ خصوصاً فن تعمیر میں ) تشاکل سے نفرت -

**Sympathetic,** *a. & n.* : (۱) ھمدرد ؛ درد مند ؛ ھمدردانہ ؛ ھمدردی کا - (۲) موید ؛ تائیدی ؛ تائید کا - (۳) ( تنقید نگاری کی اصطلاح ) دلنشین ( عبارت ، طرز ) - (۴) اعصاب مشارکت - (۵) تاثر پذیر ؛ وہ شخص جس پر عمل توجہ وغیرہ کا اثر ھوجاتا ھو -

*s. ink* : چھپی سیاھی ؛ جس کی تحریر اس وقت تک نظر نہیں آتی جب تک اسے آگ نہ دکھائی جائے یا اور کوئی مقررہ عمل نہ کیا جائے -

*s. landscape* &c. : (۱) دل کو لگنے والا ؛ دل پر اثر کرنے والا ( منظر وغیرہ ) - (۲) ( کسی شخص کی ) پسند کا ، مذاق کا ( منظر وغیرہ ) -

*s. nerve* : عصب مشارکت ؛ کوئی عصب اس نظام اعصاب میں سے جو احشا وامعا اور شریانوں کو ملاتا ھے ؛ خصوصاً ان دو اعصاب میں سے جو ریڑھ کی ھڈی میں اوپر سے نیچے تک چلے گئے ھیں -

*s. pain* : (۱) وہ درد جو دوسرے کی تکلیف کو دیکھکر ھو ؛

درد غمخواری - (۲) درد مشارکت ؛ درد جوجسم کے ایک حصے میں چوٹ آنے کی وجہ سے دوسرے حصے میں ہوتا ھے -

*s. resonance* : مشارک گمک -

*s. sound* : مشارک آواز جو ایک چیز کے ارتعاش سے دوسری چیز میں پیدا ہوتی ھے -

*s. string* : مشارک تار ؛ جس میں دوسرے تار کے ساتھ ارتعاش ہو -

**sympathetically**, *adv.* : (۱) ہمدردی سے ؛ غمخواری کے طور پر - (۲) مویدانہ طور پر ' تائید کے انداز میں -

**Sympathize**, *v. i.* : (۱) ہمدردی رکھنا ؛ اظہار ہمدردی کرنا ؛ ہمدردی کرنا ؛ غمخواری کرنا - (۲) احساس یا جذبے میں شریک ہونا ؛ خیالات میں اتفاق رکھنا ؛ ہم خیال ہونا ؛ موید ہونا -

**sympathizer**, *n.* : (۱) ہمدرد ؛ غم خوار ؛ غم گسار - (۲) ہم خیال ؛ موید - (۳) حامی ( کسی تحریک وغیرہ کا ) -

**Sympathy**, *n.* : (۱) ہمدردی ؛ دل سوزی ؛ غم گساری ؛ غم خواری ؛ درد مندی - (۲) قلق ؛ درد - (۳) ہم خیالی ؛ تائید -

**Symphony**, *n.* : (۱) ( قدیم ) ہم آہنگی ؛ سروں کا میل - (۲) سمفنی ؛ ایک خاص نغمہ جو آرکسٹرا میں بجایا جاتا ھے اور جس میں کئی بالکل مختلف گتیں ساتھ چلتی ہیں -

**symphonic**, *a.* : سمفنی کا -

**symphonious**, *a.* : ( شاذ ) ہم آہنگ

**Symposiarch** (-k) *n.* : (۱) ( قدیم یونان ) میر بزم ؛ میر مجلس ( بادہ نوشی اور رقص و سرود کی محفل کا جو دعوت کے بعد ہوتی تھی ) - (۲) صدر ( مذاکرہ یا مباحثے کا ) - (۳) وہ شخص جس کا کام یہ ہوتا ھے کہ پبلک دعوتوں میں جام صحت کا اعلان کرے -

**Symposium**, (-z) *n.* (pl.-ia) : (۱) ( قدیم یونان ) مے نوشی اور رقص و سرود کی صحبت جو دعوت کے بعد منعقد ہوتی ھے - (۲) مے نوشی کی صحبت - (۳) فلسفیانہ مذاکرہ ؛ کسی قسم کا مذاکرہ یا مباحثہ - (۴) ( مختلف لوگوں کے ) ان مضامین کا مجموعہ جو ایک ہی موضوع پر ہوں ؛ گلدستۂ مضامین

**symposial**, *a.* : محفل مے نوشی کا ؛ مجلس مذاکرہ کا ' گلدستے کے طرز کا -

**Symptom**, *a.* : (۱) علامت مرض ؛ عرض - (۲) علامت ؛ نشانی -

*objective s.* : خارجی علامت ؛ جو ہر دیکھنے والے کو محسوس ہو سکے -

*subjective s.* : داخلی علامت جو صرف مریض کو محسوس ہو -

**symptomatic**, *a.* : (۱) اعراض سے متعلق ؛ علامت سے متعلق ؛ علامت کا - (۲) علامت کا کام دینے والا ؛ اعراض میں شمار ہونے والا - (۳) ظاہر کرنے والا -

**symptomatically**, *adv.* : (۱) از روئے علامات - (۲) علامات مرض کے مطابق اعراض کے لحاظ سے -

**symptomatology**, *n.* : مبحث اعراض ؛ طب کا وہ حصہ جس میں علامات اعراض کی بحث ہوتی ھے -

**Syn-**, pref : سابقہ جو یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات کے ساتھ لگایا جاتا ھے اور ساتھ ' اکٹھا ' یکساں کے معنی دیتا ھے - ( syl- sym-, syr-, sys-, sy- ) بھی اس کی مختلف شکلیں ہیں -

*-aeresis, -eresis* : ادغام ؛ دو حروف علت یا دو ارکان کا مل کر ایک ہو جانا -

*-allagmatic* : ( معاہدہ وغیرہ ) جس سے طرفین پر ذمہ داریاں عاید ہوتی ہوں -

*-alepha, -aloepha* (-le-) : ( کسی لفظ کے ) آخری حرف علت کی آواز کا ( دوسرے حرف کے ) ابتدائی حرف کی آواز میں ضم ہو جانا -

*-antherous* : زیرہ پیوستہ ؛ پھول جن کے زر برملے ہوں -

*-anthous* : جس میں پھول اور پتے ساتھ نکلتے ہیں-

*-aphea, -apheia* (-ea) : مصرعوں یا نیم مصرعوں میں بھرکی روانی -

*-arthrosis* ( pl -oses ) : مفصل ثابتہ ؛ ثابت جوڑ ؛ نہ ہلنے والا جوڑ ؛ ( دانتوں ' سر کی ہڈیوں وغیرہ کا ) -

*-carp* : مرکب ثمر ( انجیر وغیرہ ) -

*-carpous, a.* : مرکب ثمر کا ؛ جس میں مرکب ثمر ہوں-

*-chondrosis* : ہڈیوں کا جوڑ کری کے ذریعہ سے ( جیسا ریڑھ کی ہڈی میں ھے ) ؛ مفصل غضروفی ؛ کری جوڑ -

*-clastic* : پوری سطح میں یکساں زخم رکھنے والا ( پورا مقعر یا پورا محدب )-

*-clinal* : جوفی ؛ نیچے کی طرف ڈھلاو سے جوف کی شکل پیدا کرنے والی ( طبقات ارض کی ساخت )-

*-cotyledonous* : ( نباتیات ) فلقہ پیوستہ ؛ ( تخم ) جن میں والیں ملی ہوتی ہیں -

*-cretism* : ( تحریک یا اصول ) اتحاد پسندی ؛ اتحاد مذاہب ؛ مختلف مذاہبی فرقوں یا مذاہب فلسفہ کو متحد کرنے کی کوشش -

*-cretic* : اتحاد پسندانہ ؛ اتحاد مذاہب کا -

*-cretist* : اتحاد پسند ؛ اتحاد مذاہب کا حامی -

*-cretistic* : اتحاد پسندانہ ؛ اتحاد مذاہب کا -

*-cretize, v. t. & i.* : متحد کرنا یا متحد ہونا -

*-cytium* ( pl -ia ) : خلیہ مزوجہ ؛ نخرمائے کا خلیہ جس میں متعدد مرکزے ہوں -

*-dactyl, -dactylous, aa.* : ملتصق الاصابع ؛ ( جھلی سے ) جڑی ہوئی انگلیوں یا پنجوں کا -

*-dactylism* : التصاق اصابع ( انگلیوں یا پنجوں کا جڑا ہونا جھلی سے ) -

*-desmosis* : ربط عظام ؛ ہڈیوں کا رباط یا جھلی کا بند سے جڑا ہونا -

*-desmotic* : مربوط العظام -

*-desmology* : مبحث اربطہ ؛ تشریح کا وہ حصہ جس میں رباطوں کی بحث ہو -

*-desmography* : ترکیب اربطہ ؛ رباطوں کی ساخت (کی بحث)-

*-detic* : عطفیہ ؛ حرف عطف کا ؛ جس میں عطف ہو -

*-drome* ( -mi ) : (۱) سبب مرکب ( مرض کا ) - (۲) اجتماع اسباب ؛ کئی اسباب مرض کا جمع ہونا -

*-ecdoche* ( -ki ) : مجاز مرسل ؛ وہ صنعت جس میں جز سے کل مراد لی جائے -

*-esis* : معنی کی توضیح کی خاطر نحوی قاعدے سے انحراف ؛ مثلاً ( neither of them are right ) -

-genesis : تولید جماعی، جنین کا نر اور مادہ عناصر سے مل کر بننا -

-gnathous : سونڈ والی ( مچھلی ) جس کے جبڑے مل کر سونڈ کی شکل پیدا کرتے ھیں -

-izesis ( pl- eses ) : ادغام ؛ دو حروف علت کا جو پہلے علحدہ علحدہ آواز دیتے ھوں مل کر ایک رکن لفظ کی آواز دینا -

-oecious ( -ne- ) : ( نباتیات ) یک جائی نرمادی ؛ جس میں نر اور مادہ اجزا ایک ھی جا یا ایک ھی پھول میں جمع ھوں -

-osteology : مبحث مفاصل ؛ علم تشریح کا وہ حصہ جس میں بدن کے جوڑوں کی بحث ھوتی ھے -

-ostosis, -osteosis : صلابت مفاصل ؛ جوڑوں کا سخت ھوجانا -

-ostotic, a. : صلابت مفاصل کا -

-ovia : لعاب مفاصل ؛ ایک طرح کی چکنی رطوبت جو جوڑوں کو چکنا کرتی ھے -

**Synagogue**, ( -og ) *n.* : (۱) یہودیوں کی مذھبی مجلس جس میں عبادت اور تعلیم ھوتی ھے - (۲) صلوات ؛ یہودیوں کا عبادت خانہ -

**Synagogical** ( -g- , -j- ) *a.*: صلوات ؛ صلواتی -

**Synchronize**, *v. i. & t.* : (۱) ساتھ ساتھ واقع ھونا ؛ ھم وقت ھونا ؛ ایک ھی وقت یا ایک ھی زمانے میں واقع ھونا - (۲) ( واقعات کو ) ھم وقت ثابت کرنا - (۳) ( گھڑیوں کا ) وقت ملانا - (۴) ( گھڑیوں میں ) ایک ھی وقت ھونا - (۵) ( ناطق فلم وغیرہ میں ) آواز اور تصویر کا ھم وقت ھونا یا کرنا -

**synchronism**, *n.* (۱) ایک ھی وقت یا زمانے میں ھونا ؛ ھم وقتی - (۲) ھم وقتی (آواز اور تصویر کی) -

**synchronization**; *n.* : (واقعات کا) ھم وقت ثابت کرنا یا کیا جانا -

**synchronous**, *a.* : ایک ھی زمانے کے ؛ ھم وقت -

**synchronously**, *adv.* ساتھ ساتھ ؛ ایک وقت میں -

**synchrony**, *n.* : (شاذ) ھم وقتی (واقعات کی) -

**Syncopate**, *v. t.* : (۱) حذف کرنا (حرف یا رکن لفظ کو) - (۲) (موسیقی) تخفیفہ موسیقی کے کسی نئے سر کو اٹھانے کا خاص طرز -

**syncopation**, *n.* (۱) حذف - (۲) موسیقی کی ایک اصطلاح -

**Synchromesh**, *n.* ( امریکا ) خود بخود گیر بدلنے والا گیردان؛ ( موٹر کار کا ) آپ چالو گیردان -

**Syncope**, *n.* (۱) ( تلفظ میں کسی حرف یا رکن لفظ کا) حذف - (۲) غشی کا دورہ ؛ غش - (۳) تال بدلنا یا بدلی جانا - (۴) دوگانے والوں کی جوڑی جن میں سے ایک کا ایک سر دوسرے کے دو یا زیادہ سروں سے ملتا ھے -

**syncopic, syncoptic**, *a.* جو غشی کی حالت میں ھو ؛ بے ھوش -

**Syndic**, *n.* (۱) ( یورپ کے ملکوں میں ) ایک افسر جو مجسٹریٹی کے اختیارات رکھتا ھے - (۲) ( کیمبرج یونیورسٹی میں ) سینیٹ کی اسپیشل کمیٹی کا ممبر؛ سنڈک -

**Syndicalism**, *n.* : سنڈیکلزم؛ کسبی اشتراکیت؛ صنعت و حرفت کی اشتراکی تنظیم؛ صنعتوں کے تعاون سے ؛ یہ تحریک یا اصول کہ کل صنعت و حرفت یعنی پیدائش دولت اور تقسیم دولت اھل حرفہ کی انجمنوں کے ھاتھ میں ھو اور سرمایہ داروں کا وجود نہ رھے -



**Syndicate**, *n.* (-at), *v. t.* (-at) : (۱) ( کیمبرج ) سینیٹ کی اسپیشل کمیٹی ؛ سنڈیکیٹ - (۲) شرکت تجار ؛ متعدد تاجروں یا کارخانوں کی شرکت جو متحدہ طور پر کوئی کاروبار کرتی ھے ؛ سنڈیکیٹ - (۳) لوگوں سے مضامین لکھوا کر فروخت کرنے والی شرکت - (۴) شرکت تجار بنانا ؛ سنڈیکیٹ بنانا - (۵) خبریں ، مضامین وغیرہ حاصل کرکے رسالوں ، اخباروں کے ھاتھ بیچنا -

**syndication**, *n.* سنڈیکیٹ بنانا یا بنایا جانا -

**Syne**, = *Since* ( قدیم اسکاٹستانی زبان میں )

*auld long s.* : " مدت کا گزرا ھوا زمانہ " - ایک گیت جو ان الفاظ سے شروع ھوتا ھے اور رخصت کے وقت گایا جاتا ھے -

**Synod**, *n.* (۱) مجلس کلیسا ؛ ارکان کلیسا کی کوئی مقامی مجلس یا مجلس عام جس میں دینی امور کا فیصلہ ھوتا ھے - (۲) ( پریسبیٹرین کلیسا میں ) پادریوں کے مقامی ندوے سے بالا دست اور کل کلیسا کے ندوۂ عام کی ماتحت مجلس - (۳) ( ھیئت ) قران ( ستاروں یا سیاروں کا ) -

*general s., oecumenical s.* : عام مجلس کلیسا ؛ ارکان کلیسا کی مجلس جس میں ایک اسقف یا سب اساقفہ اور قوموں کے کلیسائی نمائندے شریک ھوتے ھیں -

*diocesan s.* : ( یعنی اسقف کے ) تعلقے کی مجلس کلیسا -

*national s.* قومی مجلس کلیسا -

*provincial s.* ( کسی ) صوبے کی مجلس کلیسا -

**synodal, synodic, synodical**, *aa.* : مجلس کلیسا کا -

**synodically**, *adv.* : مجلس کلیسا کے طریقے سے ؛ مجلس کلیسا کے ذریعے سے -

**Synonym**, *n.* : (۱) مرادف ؛ مترادف ؛ بالکل ھم معنی لفظ - (۲) مرادف ناقص ؛ مترادف ناقص ؛ قریب قریب ھم معنی لفظ -

**synonymity**, *n.* : مرادف ھونا ؛ ھم معنی ھونا ؛

**synonymous**, *a.* : مرادف ؛ مترادف ؛ ھم معنی ؛ قریب قریب ھم معنی -

**synonymously**, *adv.* : مرادف یا ھم معنی الفاظ سے ؛ مرادف یا ھم معنی الفاظ کے طور پر -

**Synonymatic, Synonymic**, *aa.* : مرادف کا ؛ ھم معنی الفاظ کا ؛ جس میں ھم معنی الفاظ لائے گئے ھوں -

**Synonymy**, *n.* : (۱) مرادف یا ھم معنی ھونا - (۲) تاکید بذریعہ مرادف ؛ تاکید کے لئے ھم معنی الفاظ لانا - (۳) مجموعہ مرادفات؛ کتاب مرادفات -

**Synopsis**, *n.* (pl. - pses) : (۱) خلاصہ ؛ ملخص - (۲) خاکہ ( جو مضمون یا کتاب کے لکھنے سے پہلے بنایا جائے ) -

**Synoptic**, *a. & n.* : ملخص؛ مختصر؛ جس میں خلاصہ بیان کیا گیا ھو -

*s. gospels* : کتب متفقہ ' متی ' مرقس اور لوقا کی انجیلیں جن کی ترتیب یکساں ھے ' بخلاف یوحنا کی انجیل کے جو ان سے کس قدر مختلف ھے -

**synoptical**, *a.* : ملخص ؛ مختصر ؛ جس میں خلاصہ ھو -

**synoptically**, *adv.* : ملخص کے طور پر؛ خلاصہ کر کے ؛ خلاصے کی صورت میں -

**synoptist**, *n.* : کتب متفقہ میں سے کوئی مصنف (متی ' مرقس یا لوقا) -

**Synovitis**, *n.* : ورم غشائے لعابی ؛ اس جھلی کا ورم جس میں سے جوڑوں کو چکنا کرنے والی رطوبت رستی ھے -

**Syntactic**, *a & n.* : (۱) نحوی ؛ نحو کا - (۲) ( جمع ) ( ریاضی )

مبحث ترتیب و اجتماع ؛ ریاضی کی وہ شاخ جس میں اس کی بحث ہوتی ہے کہ چند اشیاء کی ترتیب کے کتنے مختلف طریقے ہو سکتے ہیں -

**syntactically**, *adv.* : نحو کے اعتبار سے ؛ نحو کی رو سے -

**Syntax**, *n.* : (۱) علم نحو - (۲) نحوی ترکیب یا ترتیب ؛ نحوی ساخت (جملوں کی) -

**Synthesis**, *n.* (pl. - theses) : (۱) ترکیب ؛ امتزاج ؛ مختلف چیزوں کا ملانا یا سمونا - (۲) (فلسفہ) ترکیب ؛ متفرق خیالات کے ربط اور ترتیب سے کوئی نظریہ قائم کرنا یا متعدد نظریوں کو ربط دے کر نظام فلسفہ بنانا - (۳) (کیمیا) کیمیاوی ساخت ؛ کیمیاوی ترکیب ؛ مختلف اجزا سے ایک مرکب تیار کرنا ؛ ان چیزوں کو جو قدرتی طریقے سے حاصل ہو سکتی ہیں ان کے کیمیاوی اجزا کے ملانے سے طیار کرنا - (۴) تصریف ؛ ترکیب الفاظ ؛ یعنی مرکبات حرف جار وغیرہ کی مدد سے بنانے کے بجائے تصریف یا اخلاط سے بنانا - (۵) (جراحی) دو حصوں کو جو قدرتی طور پر علاحدہ ہوں جوڑ دینا -

**synthetic, synthetical**, *aa.* : (۱) ترکیبی - (۲) کیمیاوی طریقے سے بنا ہوا -

**synthetically**, *adv.* : (۱) ترکیبی طریق سے - (۲) کیمیاوی طریق سے -

**synthetist, synthesist**, *n.* : مرکب بنانے والا ؛ ترکیب کا عمل کرنے والا -

**synthesize, synthetize** *vv. t.* : (۱) مرکب ہونا ؛ مرکب بننا - (۲) مرکب بنانا ؛ ترتیب دے کر نظریہ یا نظام بنانا -

**Sypher**, *v. t.* : اونچے نیچے تختوں کو اس طرح جوڑنا کہ سطح برابر رہے ؛ سطح جوڑ -

s. -*joint.* : اونچے نیچے تختوں کا -

**Syphilis**, *n.* : آتشک ؛ گرمی -

*primary* **s.** : پہلے درجے کی آتشک (جو جسم کے ایک حصے تک محدود ہوتی ہے) -

*secondary* **s.** : دوسرے درجے کی آتشک (جس کا اثر جلد اور غشائے مخاطی تک پہنچ گیا ہو) -

*tertiary* **s.** : تیسرے درجے کی آتشک (جس کا اثر ہڈیوں ، عضلات اور دماغ تک پہنچ گیا ہو) -

**syphilous, syphilitic**, *aa.* : (۱) آتشک کا - (۲) آتشک زدہ ؛ آتشک کا بیمار -

**syphilize**, *v. t.* : آتشک کا مادہ پیدا کرنا یا داخل کرنا ؛ آتشک کا مرض لگا دینا -

**syphiloid**, *a.* : آتشک نما ؛ آتشک کی طرح کا -

**syphilology**, *n.* : مبحث آتشک ؛ طب کا وہ حصہ جس میں آتشک کے اسباب اور علاج کی بحث ہو -

**Syphon** : غلطی سے " Siphon " کی جگہ استعمال ہوتا ہے -

**Syren** : غلطی سے " Siren " کی جگہ استعمال ہوتا ہے -

**Syriac**, *n. & a.* : (۱) سریانی ؛ مغربی ؛ آرامی ؛ قدیم شام کی زبان - (۲) سریانی ؛ سریان کا -

**syriacism**, *n.* : سریانی محاورہ یا ترکیب (جو عبرانی میں استعمال ہو) -

*Syrian, a.&n.* : (۱) سریانی ؛ شامی ؛ شام کا - (۲) شام کا باشندہ ؛ شامی -

**Syringa(-ngga)** *n.* : ایک جھاڑی جس کے پھول سفید گچھے دار اور بہت تیز خوشبو کے ہوتے ہیں ؛ اسے " mock orange " نقلی نارنگی بھی کہتے ہیں -

**Syringe**, (-j), *n. & v.t.* : (۱) پچکاری - (۲) پچکاری دینا ؛ پچکاری سے چھڑکنا -

*hypodermic* **s.** : باریک سوئی کی پچکاری جو زیر جلدی انجکشن میں استعمال ہوتی ہے -

**syringeful**, *n.* : پچکاری بھر -

**Syrinx**, *n.* (pl. -es, -nges) : (۱) منہ سے بجانے کا ارگن باجا - (۲) (آثار قدیمہ) مصری مقبروں میں تنگ دالان سا جو چٹانوں کو کھود کر ان کے اندر بناتے تھے ؛ بغلی دالا نچہ - (۳) (تشریح) مجری الہوا ؛ ہوا کی نلکی جو حلق سے کان کے پردے تک ہوا پہنچاتی ہے - (۴) پرندوں کا حنجرۂ زیرین - (۵) (جراحی) ناسور -

**syringeal**, *a.* : حنجرۂ زیرین کا -

**syringitis**, *n.* : التہاب مجری الہوا ؛ مجری الہوا کا ورم -

**syringotomy**, *n.* : ناسور کا عمل جراحی -

**Syro-** : (سابقہ یونانی سے مشتق) شام کا ، سریانی -

*-arabian* : سریانی عربی -

*-phoenician* : سریانی فنیقی

*Syrtis*, *n.* (pl. -tes) : ریگ رواں ؛ چور بالو (گیلی ریت جو بوجھ سے اندر دھنس جاتی ہے) -

**Syrup, sirup**, *n.* : (۱) شربت (جو قوام سے بنایا جائے) - (۲) راب ؛ شیرہ (شکر کا) -

*golden* **s.** : (دکاندار) زرد رنگ کی راب یا شیرہ -

**syrupy**, *a.* : شربت کا سا ؛ شیرے کا سا -

**Syssarcosis**, *n.* : رابطۂ عضلاتی ؛ پٹھوں کے ذریعے ہڈیوں کا باہمی ربط -

*Syssitia, n.pl.* : (قدیم یونان) طعام اجتماعی ؛ طعام عمومی ؛ اہل اسپارٹا کا یک جائی کھانا جس میں سادگی اور کفایت کے علاوہ یہ مصلحت بھی تھی کہ حب قومی اور فوجی تنظیم کو فروغ ہو -

**Systaltic**, *a.* : نبضی ؛ جس میں باری باری سے انقباض اور انبساط ہو -

**System**, *n.* : (۱) نظام (محسوس یا غیر محسوس چیزوں کا مجموعہ جس کے اجزا مربوط اور مسلسل ہوں) ؛ سلسلہ ؛ (پہاڑوں ، دریاؤں ، ریل وغیرہ کا) - (۲) نظام جسمانی ؛ کل جسم ؛ جسم ؛ بدن - (۳) طرز ؛ طریقہ ؛ منہاج ؛ اصول ؛ اصول تقسیم (حیوانات و نباتات کی تقسیم کا) -

*Devonian &c.* **s.** : طبقات ارض کی وہ ساخت جو طبقات سلوری اور طبقات بزغالی کے بیچ میں واقع ہو ؛ طبقات دیوونی -

*digestive* **s.** : نظام معدی -

*works with* **s.** : وہ جو ایک اصول کے مطابق کام کرتا ہے ؛ با قاعدہ کام کرتا ہے -

*Linnaean* **s.** : اصول لنائی ؛ حیوانات و نباتات کی تقسیم کا وہ اصول جو چارلس لینے " Charles Linne " نے قائم کیا تھا -

*muscular* **s.** : نظام عضلات -

*natural* **s.** : اصول طبیعی ؛ حیوانات و نباتات کی تقسیم کا ایک اصول -

*nervous* **s.** : نظام اعصاب ؛ عصبی نظام -

*Ptolemaic* **s.** : نظام بطلیموسی (ہیئت کا قدیم نظریہ جو

کوپر نیکوس سے پہلے رائج تھا ) -
*solar s.* : نظام شمسی ( آفتاب اور سیاروں کا ) -
*s. of government* : طرز حکومت -
*s. of philosophy* : نظام فلسفہ -
*s. of pulleys* : چرخیوں کا سلسلہ -
**systemless,** *a.* : بے نظام ؛ بے اصول -
**Systematic,** *a.* : (۱) با اصول ؛ با قاعدہ ؛ با نظام ؛ جو کسی نظام یا اصول پر مبنی ہو ( s. worker, s. nomenclature ) - (۲) دانستہ ؛ جو با لقصد ہو ( s. insolence, s. liar ) -
**systematically,** *adv.* : (۱) نظم و ترتیب کے ساتھ ؛ نظام یا اصول یا ترتیب کے ماتحت ؛ با قاعدہ یا با اصول - (۲) دیدہ و دانستہ -
**systematism,** *n.* : نظامیت -
**systematist,** *n.* : نظام پسند -
**systematize,** *v. t.* : نظام یا اصول کے مطابق ترتیب دینا ؛ نظام بنانا ؛ نظم و ترتیب پیدا کرنا -
**systematizer,** *n.* : نظام بنانے والا ؛ نظم و ترتیب پیدا کرنے والا -
**systematization,** *n.* : با نظم یا با اصول بنانا یا بنایا جانا ( کسی نظم یا اصول کے ماتحت ) -
**Systemic,** *a.* : ( عضویات ) کل نظام جسمانی کا ؛ مجموعی ؛ کل جسم کا ؛ جس کا تعلق تمام بدن سے ہو -
**systemically,** *adv.* : کل نظام جسمانی کے لحاظ سے ؛ مجموعی طور پر ؛ کل جسم کے لحاظ سے -
**Systole,** *n.* : ( عضویات ) انقباض قلب ؛ انقباض شرائین ؛ قلب یا شریانوں کا سکڑنا ( انبساط diastole کی ضد ) -
**systolic,** *a.* : انقباضی -
**Systyle,** *a.* : ( فن تعمیر ) نز ستونی ( نزدیک + ستون ) ( ج ) : وہ طرز تعمیر جس میں ستون قریب قریب ہوتے ہیں -
**Systylous,** *a.* : گردن پیوستہ ( پھول ) ؛ جن کے گردن بقچے جڑے ہوئے ہوں -
**Syzygy,** *n.* : (۱) نقطۂ اجتماع ؛ اجتماع ( چاند یا کسی اور سیارے کا سورج کے ساتھ ایک ہی برج میں جمع ہونا ) - (۲) نقطۂ استقبال ؛ استقبال ( چاند یا کسی اور سیارے کا سورج سے چھ برجوں یعنی ۱۸۰ درجے کے فاصلے پر ہونا ) -

# T

**T, t,** : (۱) ٹی ؛ انگریزی حروف کا بیسواں حرف جس کی آواز ٹ کی سی ہوتی ہے ؛ ( جمع Ts, T's ) - (۲) ( مجازاً ) کوئی شے جو حرف T کی صورت ہو ؛ خصوصاً مرکب الفاظ میں بمعنی چلیپائی یا گرہ نما ( جیسے T-bandage, T-bolt وغیرہ ) -
*cross the T's* : ( استعارتاً ) بے کم و کاست ؛ بالکل صحیح ہونا ؛ (نیز) کسی پہلو پر زور دینا ؛ بہ تاکید پیش کرنا -
*to a T* : بتمامہ ؛ من کل الوجوہ -
*T. U. C.* = Trade Union Congress.
*T. O.* = turn over
*T and O.* = taken and offered
**Ta** ( tah ), **sentence &** *n.* : ( بول چال اور بچوں کی زبان ) ( Thank you ) شکریہ ؛ آداب ؛ شکریہ ادا کرتا ہوں -
**Taal** ( tahl ), *n. The t.,* : بگڑی ہوئی ولندیزی جو جنوبی افریقہ کی کیپ کالونی میں بولی جاتی ہے ؛ ٹالی -
**Tab,** *n.* : (۱) بند ؛ تکمہ ؛ دم چھلا ؛ ( جیب کا ) پردہ ؛ چھوٹا سا ٹکڑا جو لباس وغیرہ میں لگا یا لٹکا رہے - (۲) ٹیب ؛ شامچہ ؛ دھات کا چھوٹا سا چھلا یا خول جو جوتے کے بند کے سرے پر لگا دیتے ہیں - (۳) ( فوجی ) نشان جو فوجی اسٹاف افسروں کے گریبان پر ٹکا ہوتا ہے - (۴) بغلی پردے جو ٹوپی کے دونوں طرف کان کی حفاظت کے لیے لٹکتے ہیں ( ear-tab ) -
**Tabard,** *n.* : (۱) ( تاریخ ) لبادہ جو غریب غربا عموماً کرتے کے اوپر پہنتے تھے - (۲) ( زرہ کے اوپر پہننے کا ) بے آستین کا جامہ - (۳) شاہی نقیب کی وردی ( جس پر شاہی نشان بنا ہو ) -
**Tabaret,** *n.* : ( کرسیوں وغیرہ پر چڑھانے کا ) موٹا ریشمی کپڑا جس میں ایک دھاری ساٹن کی اور ایک لہر یا ریشم کی ہوتی ہے
**Tabasheer, -shir (-er),** *n.* : طباشیر ؛ دودھیا پتھر -
**Tabby,** *n. & v. t.* : (۱) ( کپڑا خصوصاً ریشم ) جس کی بناوٹ لہردار ہو ؛ لہریا - (۲) بلی جس کی پیٹھ پر سیاہ اور بھوری یا بادامی دھاریاں ہوں ؛ گلہریا بلی ( *t. cat* ) - (۳) بلی - (۴) بکی اور بدگو عورت ( خصوصاً سن رسیدہ کنواری ) - (۵) دھاری دار ؛ پتنگوں کی قسم جن پر دھاریاں بنی ہوتی ہیں ( *t. moth* ) - (۶) ایک قسم کا ریختہ یا گچ - (۷) ( کپڑے پر ) لہریا بنانا -
**Tabefaction,** *n.* : بیماری سے گھلنا ؛ نقاہت -
**Taberdar,** *n.* : کوئینس کالج اوکسفورڈ کا وظیفہ یاب طالبعلم -
**Tabernacle,** *n. & v. t. & i.* : (۱) ( بائبل ) اٹھاؤ مکان ؛ چھوٹا اور ہلکا مکان جسے منتقل کرسکتے ہوں ؛ چھولداری - (۲) ( مجازاً ) کالبد خاکی ؛ جسم انسانی - (۳) ( تاریخ یہود ) مظلہ ؛ شامیانہ جسے فلسطین میں آباد ہونے سے پہلے یہودی معبد کے طریق پر استعمال کرتے تھے - (۴) ( اکثر تحقیراً ) عبادت گاہ - (۵) تبرکات کا صندوق یا خانہ ( عشائے ربانی وغیرہ کے رکھنے کا ) - (۶) ( تعمیرات ) چھجے دار طاق ؛ گرجے میں چھجے دار یا چتردار نشست گاہ ؛ چتردار برجی - (۷) چھجے دار طاقوں وغیرہ کا سلسلہ ؛ کٹاؤ کا کام جو ان میں بنا ہوتا ہے ( t. work ) - (۸) ( مستول کا ) خانہ یا چول - (۹) ( مجازاً ) ڈیرہ ڈالنا ؛ عارضی قیام کرنا ؛ ٹک جانا - (۱۰) پناہ دینا ؛ عارضی مسکن کا کام دینا -
*feast of Tt.* : عید الظال ؛ چھولداریوں کا میلہ جسے یہودی دشت تیہ میں اپنی آوارگی کی یادگار میں مناتے ہیں -
**tabernacled,** *a.* : (۱) جس میں چھجے دار طاق وغیرہ ہوں - (۲) کٹاؤ کے کام کا -
**tabernacular,** *a.* : چھجے دار طاق ؛ کٹاؤ کے کام وغیرہ کا سا یا اس کے متعلق -
**Tabes(-z),** *n.* : ( طب ) سوکھا ؛ ضنی ؛ وہ مرض جس میں آدمی بتدریج گھلتا جاتا ہے -
*dorsal t.* : خراع ؛ ضنی الصلب ؛ ریڑہ کا مرض -
**Tabetic,** *a. & n.* : مضنی ؛ سوکھا لگا ؛ سوکھے کا مریض -
**tabescence, tabitude,** *nn.* : مضنہ ؛ سوکھا لگنا -
**tabescent, tabic, tabid,** *aa.* : مضنی ؛ سوکھا لگا -
**tabidly,** *adv.* : سوکھے کے مریض کی طرح -

**Tabinet**, *n.* : ارن اور ریشم کا لہردار کپڑا ؛ تابنٹ -

**Tablature** (-tsher), *n.* : (۱) ( قدیم ) تصور ؛ تصویر یا نقش ( جو ذهن میں هو ) - (۲) مشرح یا واضح بیان ؛ تمثیل ؛ تصویر یا نقشہ کھینچ دینا -

**Table**, *n.* & *v. t.* : ( ) میز - (۲) ( مجازاً ) دستر خوان ' سفرہ؛ مائدہ - (۳) تختۂ نرد؛ جوےکی تۆتواں میز (جس کےدونوں تختے تہ هو جاتے هیں ) ؛ آدھی میز ؛ نیم تختہ - (۴) چوکی ؛ تختہ ؛ مشین کا مسطح جس پر کاریگر وہ چیز رکھتے هیں جو بنانی یا درست کرنی هے - (۵) لوح ؛ تختی - (۶) مضمون یا تحریر جو ایسی لوح پر لکھی جائے ' نوشتہ ؛ کتبہ - (۷) مسطح ( اور بلند ) سر زمین ؛ سطح مرتفع - (۸) ( فن تعمیر ) هموار اور عموماً چوکور سطح ؛ مسطح کنگنی کانس چھجا داسا - (۹) ( جواهرات کا ) مسطح پہلو ؛ داسا - (۱۰) قطعہ ؛ ترشا هوا قیمتی پتھر جو دو طرف سے مسطح هو - (۱۱) ( فراست الید ) هاتھ ( هتیلی ' کف دست ' خصوصاً وہ حصہ جسے دیکھ کر کسی کی تقدیر یا آئندہ کے حالات بتائے جاتے هیں ) - (۱۲) طبقہ ؛ تہ ؛ کھوپڑی کی هڈیوں کی دو تہوں میں سے کوئی سی تہ - (۱۳) (ایک میز یا دستر خوان پر ) کھانے والے' اهل مائدہ - ( سارے کھانے والوں کو هنساتا رها *kept the t. amused* )- (۱۴) ( ایک میز یا دستر خوان پر ) کھانا ؛ طعام ( قسم و مقدار دونوں اعتبار سے) (اچھا کھانا کھلاتا هے *keeps a good t.*) - (۱۵) فہرست ؛ جدول ( مضامین یا اعداد کی جو بہ ترتیب الگ الگ خانوں میں لکھے هوئے هوں ) ؛ نقشہ - (۱۶) میز پر رکھنا ؛ ( تجویز روئیداد وغیرہ کو) بحث کے لیے پیش کرنا - (۱۷) (شہتیر یا کڑی کو دوسری کڑی سے)اس طرح جوڑنا کہ دونوں میں خانے کٹے هوئے هوں اور ایک کے آگے نکلے هوئے حصے دوسرے کے خانوں میں بیٹھتے جائیں - (۱۸) بادبان میں جوڑ لگانا ؛ حاشیہ لگانا ( کہ بادبان کا زور بڑھ جائے ) - (۱۹) درج کرنا ( فہرست ' جدول وغیرہ میں ) -

*at t.* : کھانا کھانے کے وقت ' میز پر -

*billiard t.* : بلیرڈ کھیلنے کی میز ( جس پر سبز بانات منڈھی هوتی هے ) -

*breakfast-t.* ; *dinner-t.* : حاضری یا کھانےکی میز -

*expenses of his t.* : کھانے کے مصارف ؛ باورچی خانے کے مصارف -

*lay on the t.* : ( پارلیمنٹ ) ملتوی کردینا ( رپورٹ ' تجویز یا کارروائی کو ) -

*lie on the t.* : ملتوی هوجانا -

*Lord's-t.*, *round-t.*, *knee-t.* : Lord, Round, Knee دیکھو -

*mathematical tt.* : جداول ریاضیہ ( لوگارثم وغیرہ کی ) -

*mortality t.* : جدول اموات ' جس میں عمر کا اوسط وغیرہ بھی نکالا جاتا هے -

*t. beer* : معمولی بیر جو کھانے کے ساتھ پی لی جاتی هے -

*t.-book* : کوئی خوشنما خصوصاً با تصویر کتاب جو آرائش کے طور پر میز پر رکھی رهے -

*t.-clamp* : میز کلمپ ؛ میز چمٹی ( جس سے کوئی چیز میز میں کسی جاسکے ) -

*t.-cloth* : ( ۱ ) میز پوش - ( ۲ ) میز کی چادر ؛ دستر خوان ( میز کا ) -

*t.-out* : هموار ؛ کٹا هوا ؛ مسطح داسے کا ( قیمتی پتھر ) -

*t.-flap* : ( میز کا ) ٹوٹ کنارا ؛ جسے حسب ضرورت لگا لیتے هیں یا گرا دیتے هیں -

*t.-knife* : چھری ؛ کھانے کی چھری ؛ جو میز پر استعمال کی جاتی هے -

*t.-land* : سطح مرتفع -

*t.-leaf* : (۱) میز جوڑ ؛ جسے میز کے ساتھ جوڑ کر میز کو زیادہ لمبا کرسکیں - (۲) میز کا ٹوٹ کنارا -

*t.-lifting*, *t.-tipping* &c. : ( روحیات کے عاملوں کا بہ ادعائے خود روحوں کی مدد سے ) میز کو اٹھانا ؛ جھکانا وغیرہ -

*t.-linen* : ( میز پوش ' دست پاک وغیرہ جو کھانے پر استعمال کئے جاتے هیں ) میز پارچہ -

*t.-money* : (۱) میز خرچ ' وظیفہ میزبانی جو فوج کے اعلی حکام کو دعوتوں وغیرہ کے لئے دیا جاتا هے - (۲) میز کا کرایہ جو کلب کے شرکا سے کھانے کا کمرا استعمال کرنے کے معاوضہ میں لیا جائے -

*t. of contents* : فہرست مضامین -

*t. of degrees* (*i. e. prohibited*) : Degrees دیکھو -

*t.-spoon* : کھانے کا چمچہ ؛ بڑا چمچہ -

*t.-talk* : دوستانہ گفتگو یا گپ شپ ( کتاب کے نام کے طور پر بھی آتا هے ) -

*t.-tennis* : میز ٹینس ؛ پنگ پونگ ( کھیل کا نام ) -

*t.-tomb* : صندوق نما قبر ( روما کے قدیم مقبروں میں پائی جاتی هے - اسلامی ملکوں میں عام هے ) -

*t.-ware* : میز کا سامان یا اسباب -

*t.-water* : معدنی پانی جو کھانے پر بوتلوں میں رکھتے هیں -

*the two tt.*, *the tt. of the law or covenant or testimony* : ( بائبل کے ) احکام یا قوانین عشرہ -

*the twelve tables* : کلیات دوازدہ ؛ وہ بارہ اساسی قوانین جوسنہ ۴۵۱ قبل مسیح سے آغاز سنہ مسیحی تک روما میں رائج تھے اور جن پر رومی اصول قانون مبنی هے -

*turn the tt* : پانسا پلٹ دینا ' خصوصاً اس شخص کا جو پہلے دبا هوا هو ؛ حریف کو دبا لینا -

*under the t.* : ( کھانے کے بعد ) شراب کے نشے میں چور -

**tableful**, *n.* : میز بھر ؛ چیزوں کی مقدار یا مہمانوں کی تعداد جو ایک میز کے لئے کافی هو -

**tabling**, *n.* : (۱) ایک شہتیر کا آگے نکلا هوا حصہ جو دوسرے کے خانے میں بیٹھ جاے - (۲) جوڑ ' حاشیہ ( جو بادبان میں لگایا جاتا هے ) -

**Tableau** (-le), *n.* (pl. -eaux pr.-oz) : (۱)چپ نظارہ(ج)؛تصویر آسا سماں ؛ زندہ مرقع جس میں تماشا کرنے والوں کا گروہ خاموش اور بے حس و حرکت سامنے آتا هے اور کسی تاریخی واقعے وغیرہ کی تصویر پیش کرتا هے' اسے t. vivant. بھی کہتے هیں-(۲)موثر واقعہ؛ منظر ؛ نقشہ ( جو ناگہانی طور پر سامنے آجائے )

*t. curtains* : تماشائی پردے ( جو تماشا گاہ پر ادھر ادھر سے آکر

بیچ میں مل جاتے ہیں) -

**Table d' hote** ( tahbldot ) *n.* : عام میز ( جس پر ہوٹل کے سب مہمان کھانا کھاتے ہیں ) -

*t. dinner* : ہوٹل کا مقررہ کھانا ( جس کا وقت اور قیمت مقرر ہوتی ہے ) -

**Tablet,** *n.* : (۱) تختی ؛ لوح - (۲) ( جمع) تختیوں کا جوڑ ؛ کئی تختیاں جو بندھی ہوئی ہوں - (۳) ٹکیا ؛ قرص ( دواوں وغیرہ کی ) - (۴) چھجا ( دیوار کا ) -

*in t. form* : ایک ہی جگہ اور بہت اختصار کے ساتھ -

**tabloid,** *n.* : (۱) ٹکیا ؛ قرص - (۲) ( مجازاً ) اخبار جو خبریں اختصار کے ساتھ ایک ہی جگہ دے دیتا ہے -

*Tablier* (-a) *n.* : (۱) پیش بند ( عورتیں جو لباس کی حفاظت کے لیے کام کرتے وقت باندھ لیتی ہیں ) - (۲) پیش دامن ( مزید دامن جو عورتوں کے لباس میں آگے کے رخ لگا یا جاتا ہے ) -

**Taboo,** *n.* & *a.* & *v. t.* : (۱) ( آسٹریلیا کے مشرق کے جزیروں میں ) کسی شخص یا چیز کو قابل حرمت یا قابل لعنت قرار دینے کی رسم ؛ رسم تحریم - (۲) امتناع ؛ تحریم - (۳) ممنوع ؛ حرام - (۴) قابل حرمت ؛ قابل احترام - (۵) حرام کرنا ؛ ناجائز قرار دینا ؛ ممنوع قرار دینا ؛ ممانعت کر دینا ( عام رائے یا قانون کے زور سے ) -

**Tabor,** *n.* : ( تاریخ ) طنبورہ ؛ ڈھولکی -

**Tabouret(-berit),** *n.* : (۱) ڈکتی ؛ تپائی ؛ منقھیا ( نشست کی چیز جس میں پشتہ اور دستے نہیں ہوتے ) - (۲) اڈا ( جس پر کپڑا رکھکر کشیدہ کاڑھتے ہیں ) -

*Tabula,* *n.* ( pl. -ae ) : چوکا ؛ سطح استخوانی ؛ ہڈی کی سخت اور چپٹی سطح -

*t. rasa* : (۱) کوری تختی - (۲) ( مجازاً ) لوح سادہ ؛ پیدائش کے وقت بچے کا ذہن جو بعض نفسیوں کے نزدیک کوری تختی ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ اس پر ادراکات کے نقوش بنتے جاتے ہیں -

**Tabular,** *a.* : (۱) جدول کے مطابق ؛ جدولی ؛ مجدول ؛ جدول یا نہرستوں کی شکل میں مرتب کیا ہوا - (۲) میز نما ؛ تختہ سا ؛ چوکور ، مسطح *t. surface* - (۳) ورق سا ؛ ورق بر ورق ( *t. structure* ) -

*t. difference* : تدریجی فرق ؛ وہ فرق جو لوگارثم وغیرہ کی جدول میں ہر عدد اور اس کے بعد کے عدد میں ہوتا ہے -

**tabularly,** *adv.* : (۱) جدول کی صورت میں - (۲) جدول کے مطابق ؛ جدول کے ذریعے سے -

**Tabulate,** *v. t.* & *a.* : (۱) جدول یا نہرست بنا نا ؛ ( اعداد وغیرہ کو ) ترتیب دینا ( نہرست کی صورت میں ) - (۲) چپٹا کرنا ؛ تختہ سا بنانا ؛ مسطح بنانا - (۳) مسطح ؛ ورق سا ؛ ورق بر ورق -

**tabulation,** *n.* : ترتیب نہرست ؛ ترتیب جدول ؛ ترتیب -

**tabulator,** *n.* : نہرست ترتیب دینے والا ؛ جدول بنانے والا ؛ مرتب ( امتحان کے نتائج وغیرہ کا ) -

**Tacamahac,** *n.* : (۱) گوند جو بعض امریکی درختوں سے بر آمد ہوتا ہے ؛ صمغ امریکی - (۲) ایک درخت جس سے یہ بلسان بنتا ہے -

**Tac-au-tac(-o-),** *n.* : (۱) حریف کا وار خالی دے کر وار کرنا - (۲) ( بنوٹ ) تابڑ توڑ وار ؛ تار باندھ دینا ؛ حریف کا وار روکتے جانا اور خود پیہم ہاتھ مارنا -

*Tace v. i.* ( *imperative* ) : لاطینی میں موم بتی "tace" کو کہتے ہیں ؛ خاموش رہو ؛ چپ رہو ( مہمل فقرے میں یہ اشارہ ہے کہ چپ ہو جاو ) -

*Tacet* : ( موسیقی کی ہدایت ) رک جاو ؛ گانا یا بجانا بند کردو -

**Tache** (tatsh), *n.* : (۱) چھتی ( جس میں کسی چیز کو دبا کر رکھ دیتے ہیں ) - (۲) اٹکن ( ہک وغیرہ جس سے کوئی چیز اٹکائی جائے ) -

**Tachometer(-k-)** *n.* : ( آلہ ) سرعت پیما ؛ مقیاس السرعت ( جس سے کسی چیز کی سرعت رفتار معلوم کرتے ہیں ) -

**tachometry,** *n.* : سرعت پیمائی -

**Tachycardia(-ki-)** *n.* : ( مرضیات ) اختلاج قلب ؛ دل کی دھڑکن -

**Tachygraphy,** (-k ) *n.* : مختصر نویسی ( خصوصاً قدیم رومیوں اور یونانیوں کی ) -

**tachygrapher,** *n.* : مختصر نویس ؛ ماہر مختصر نویسی -

**tachygraphic(al),** *aa.* : (۱) مختصر نویسی کا - (۲) مختصر نوشتہ -

**Tachylyte,** *n.* : کانچ پتھر ؛ بسالت پتھر کی ایک قسم -

**tachylytic,** *a.* : کانچ پتھر کا -

**Tachymeter,** *n.* : ( آلہ ) زود پیما ؛ پیمائش کرنے والوں کا آلہ جس سے مقامات کا تعین بہت جلد ہوسکتا ہے -

**Tacit,** *a.* : (۱) بن کہے ؛ جو بغیر بیان کئے معلوم یا مفہوم ہو - (۲) خاموش ؛ ساکت ؛ چپ چاپ -

*t. consent* : رضا با سکوت -

**tacitly,** *adv.* : بن کہے ؛ بغیر کچھ کہے ہوئے ؛ چپ چاپ ؛ معناً -

**Taciturn,** *a.* : کم گو ؛ کم سخن -

**taciturnity,** *n.* : کم گوئی ؛ کم سخنی -

**Tack,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) کوکا ؛ میخچہ ؛ چھوٹی کیل جس کا سر چپٹا ہوتا ہے ؛ کیل بتی - (۲) (صیغہ جمع میں) نگندے ؛ لمبے لمبے ٹانکے جو عارضی طور پر لگا دئے جائیں - (۳) (جہازرانی) پال کا رسا جس سے بادبان کا کوئی گوشہ باندھ دیا جائے ؛ نیز وہ گوشہ جس میں یہ رسا بندھا ہو ؛ بادھنی - (۴) سمت جہاز ( بادبانی ) جہاز کے چلنے کی سمت یا رخ - (۵) پلٹا ؛ ہوا کے رخ سے فائدہ اٹھانے کے لیے جہاز کا ایک طرف موڑنا - (۶) ( استعارتاً ) مسلک ؛ طریق عمل یا مسلک بدلنا پڑیگا ( *must change our t.* ) - (۷) ( پارلیمنٹ ) کسی غیر متعلق دفعہ کو مالی مسودہ قانون میں نتھی کر دینا - (۸) چپ چپاہٹ روغن وغیرہ کی ؛ دیکھو tacking معنی نمبر ۳ - (۹) ( مجازاً ) کھانا ؛ غذا ؛ خوراک ( اچھی یا بری ) - (۱۰) کوکے ٹھوکنا یا بٹھانا ؛ کیل بتی لگانا - (۱۱) سینا ؛ نگندے ڈالنا ؛ ٹانکے لگا دینا - (۱۲) (مجازاً) جوڑ دینا ؛ منسلک کر دینا ؛ نتھی کر دینا ( خصوصاً مالی مسودہ قانون میں کوئی غیر متعلق دفعہ ) - (۱۳) (جہاز کا ) رخ پھیرنا ؛ راستہ بدلنا ( اکثر "about" کے ساتھ ) - (۱۴) ( استعارتاً ) مسلک یا طرز عمل وغیرہ بدلنا -

*brass tt.* : دیکھو Brass -

*hard t.* : دیکھو Hard -

*port t.* : ساحل رخ ( ہوا ) -

**soft t.** : نان پاو ؛ اچھی غذا ؛ نرم چارہ -
**starboard t.** : مخالف ساحل -
**t. & t.** : پلٹے کھاتے ہوئے یادبتے ہوئے -
**t.- driver** : میخ انداز؛ مشین جو خود بخود کوکے ٹھوک دیتی ھے -
**t. - hammer** : میخ چو ؛ چھوٹی ہتوڑی جس سے کو کے ٹھوکنے اور عموماً ایک کنڈے کے ذریعے باھر کھینچنے کا کام لیا جاتا ھے -
**tin-t.** : بوتامی کوکا جس پر ٹین منڈھا ھو -
**tacker**, *n.* : کو کے ٹھوکنے والا -
**tackiness**, *n.* : چپ چپا پن -
**tacky**, *a.* : چپ چپا -
**Tacking**, *n.* : (۱) مذکورہ بالا افعال کا اسم - (۲) (قانون) حق سبقت جو تیسرے یا بعد کے مرتہن کو اس بنا پر حاصل ھو جاتا ھے کہ دوسرے مرتہن نے رھن کی اطلاع نہیں دی - (۳) (پارلیمنٹ) خارجی یا غیر متعلق دفعہ کو کسی مالی مسودہ میں اس لئے ٹھی کر دینا کہ دارالامرا میں اس کی مخالفت نہ ھوسکے کیونکہ دارالامرا مالی تجاویز کو از روئے آئین مسترد نہیں کر سکتا -
**Tackle**, *n. & v.t. & i.* : (۱) بھاری اشیا اٹھانے، بادبان وغیرہ چڑھانے اتار نے کا ساز و سامان ؛ رسے چرخیاں وغیرہ ؛ جرثقیل ؛ چرخیوں کا سلسلہ - (۲) آلۂ جرثقیل ؛ رسا چرخی - (۳) کسی کام یا کھیل کا ضروری سامان ؛ لوازم - (۴) اڑنگا ؛ پکڑ ؛ حریف کو روک لینا یا پکڑ لینا (خصوصاً فٹبال کے کھیل میں) - (۵) گتھ جانا ؛ (حریف سے) لڑنا ، مقابلہ کرنا - (۶) گفتگو کرنا ؛ بحث کرنا (کسی شخص سے کسی مسئلے پر) - (۷) نبٹنے کی کوشش کرنا ؛ سلجھانے کی کوشش کرنا ؛ سنبھالنا ؛ سلجھانا ؛ انجام دینا - (۸) (فٹ بال) اڑنگا لگانا ؛ حریف کو گیند لے کے آگے نہ چلنے دینا ؛ چرخیوں وغیرہ کے ذریعے سے چڑھانا یا لگانا -
**fishing - t.** : مچھلی کے شکار کا سامان -
**t. - block** : چرخی جس پر رسی پھرتی ھے -
**t. - fall** : رسی جوڑ ؛ وہ رسی جس سے چرخی کے مختلف حصے ملے ہوتے ھیں -
**t. to** : جٹ جانا ، پل پڑنا (کسی کام میں) -
**tackling**, *n.* : (۱) ان افعال کا اسم - (۲) چرخیوں کا سلسلہ ؛ رسا چرخی - (۳) کسی کام کا ضروری سامان -
**Tact**, *n.* : (۱) موقع شناسی ؛ محل شناسی ؛ شعور (خصوصاً ٹھیک بات کہنے یا کرنے کا) - (۲) اشتعاد یا مواقع سے صحیح کام لینے کی صلاحیت ؛ ھوشیاری ؛ سلیقہ -
**tactful**, *a.* : ھوشیار ؛ محل شناس ؛ موقع شناس ؛ ھوشیاری کا ؛ موقع شناسی کا -
**tactfully**, *adv.* : موقع شناسی سے ؛ ھوشیاری سے -
**tactless**, *a.* : زبان کا پھوھڑ ؛ بے تکا ؛ بے تکے پن کا -
**tactlessness**, *n.* : موقع شناسی ؛ بے تکا پن -
**Tactical**, *a.* : (۱) مواقع جنگ یا ترتیب فوج سے متعلق ؛ مصافی ؛ مصافیاتی - (۲) تدبیر یا جوڑ توڑ کا - (۳) شاطرانہ ؛ استادی کا -
**tactically**, *adv.* : (۱) تدبیر سے ؛ جوڑ توڑ سے ؛ حکمت سے - (۲) مصافیات کے لحاظ سے -
**Tactics**, *n.* (as sing. or pl.) : (۱) مصافیات ؛ صف آرائی ؛ ترتیب فوج کا فن ؛ فوجوں کو حسب موقع بڑھانا ہٹانا خصوصاً جب کہ معرکہ شروع ہوجائے - (۲) (صیغہ جمع میں) تدبیر ؛ جوڑ توڑ ؛ داؤ پیچ ؛ ترکیبیں ؛ چالیں (یہ ترکیبیں یا طریق عمل پسند نہیں کرسکتا *cannot approve these t.*) -
**tactician**, *n.* : (۱) ماھر مصافیات - (۲) جوڑ توڑ کا آدمی ؛ شاطر -
**Tactile**, *a.* : (۱) لمسی ؛ جولامسہ سے محسوس یا متعلق ھو - (۲) لمس پذیر ؛ محسوس - (۳) (نقاش) جسمانیت دکھانے یا پیدا کرنے والی ؛ جس میں تصویر مجسم نظر آئے ؛ تجسیمی -
*t. impression, organ* : لمسی ارتسام ؛ لمسی حس ؛ آلۂ لمس یا لامسہ وغیرہ -
**tactual**, *a.* : لمسی -
**tactually**, *adv.* : لمس کے ذریعے سے ؛ چھو کر -
**tactility**, *n.* : (۱) لمسیت ؛ لمس پذیری ؛ محسوسیت - (۲) (نقاشی) تجسیمیت -
**Tadpole**, *n.* : فرخ ؛ مینڈک کا بچہ ؛ جب تک اس کی دم اور گلپھڑے موجود رھیں ؛ بلبلیا -
*Taedium vitae*, *n.* : (مرضیات) جان سے بیزاری ؛ مرضی کیفیت جس سے آدمی خود کشی پر آمادہ ھو جاتا ھے -
**Tael** (tal), *n.* : ایک چینی وزن تقریباً چار تولے کے برابر (چاندی کے زر حسابی کے طور پر بھی مستعمل ھے) ؛ تاھل -
**Taenia**, *n.* : (pl. - ae) (۱) (تعمیرات) لییت ؛ مروری ؛ حاشیہ جو (Doric) ڈوری ستون کے اوپر کے داسے پر بناتے ھیں - (۲) (تشریح) شریط فیتہ نما ؛ (عضو) خصوصاً مغز کا ایسا حصہ - (۳) پتلی پٹی جس کا پہلے گولا بنا کے پھر تہ بتہ لپیٹتے ھیں ؛ گولا پٹی - (۴) کینچوا ؛ گندار - (۵) یونان و روم کی قدیم مورتوں میں سر بند ؛ سرپیچ -
**taenioid**, *a.* : (۱) شریط نما ؛ فیتہ نما - (۲) (مرض) جس کے ساتھ کیچوے بھی ھوں -
**Taffeta**, *n.* : ریشم یا کتان کے پارچے کی قسمیں ؛ خصوصاً باریک چمکدار سادی بناوٹ کا ریشمی کپڑا ؛ تافتہ ؛ دریائی ؛ سندس -
**Taffrail, tafferel**, *n.* : (۱) جہاز کے پچھلے سرے کا کٹھرا ؛ عقبی کٹھرا - (۲) جہاز کے پچھلے سرے کا (-erel) بالائی حصہ ؛ بالائی موخر -
**Taffy**, : Toffee دیکھو -
**Taffy**, *n.* : (بول چال) ویلز کا باشندہ ؛ ٹیفی -
**Tafia**, *n.* : ایک قسم کی گنے کی شراب ؛ تافیہ -
**Tag**, *n. & v. t.* : (۱) جوتے کے بند کے سرے پر دھات کا ٹیپ ؛ شامچہ - (۲) قبضے کا بڑا ساکڑہ جو انگریزی جوتے کے نیچے لگا ھوتا ھے اور جسے پکڑ کر جوتا پہنتے ھیں ؛ پن چھلا - (۳) پٹے کی چٹ خصوصاً وہ جو کسی چیز سے باندھ دی جاتی ھے ؛ ٹیگ - (۴) کسی چیز کا ناھموار یا کٹا ھوا سرا - (۵) ژولیدہ اون ؛ بھیڑ کے بالوں کا گچھا - (۶) (مجازاً) دم چھلا ؛ دنبالہ (چھوٹی چیز جو بڑی چیز کے ساتھ لگی ھو) - (۷) (ڈرامہ) تتمہ ؛ تماشا ختم ھوتے وقت کی تقریر - (۸) پامال مقولہ یا مصرعہ ؛ پرانا فقرہ ؛ ٹیپ (گیت کی) - (۹) جانور کے دم کی نوک ؛ پھننگ - (۱۰) آنکھ مچولی کی قسم کا کھیل جس میں ایک سب کے پیچھے بھاگتا ھے - (۱۱) ٹیپ یا شامچہ لگانا (جوتے کے بند کو) - (۱۲) ٹیپ لگانا (نظم کے بند پر) - (۱۳) جوڑ لگانا (نظم پامال وغیرہ کا) - (۱۴) جوڑ دینا (کئی عبارتوں کو) - (۱۵) قافیہ باندھنا - (۱۶) قافیہ بندی کرنا ؛ تک بندی کرنا -

(۱۷) ارن کترنا ؛ ( بھیڑ کے ) بال کاٹنا - (۱۸) ( بول چال ) پیچھے آلگنا ؛ دم چھلا ھو جانا - (۱۹) ( آنکھ مچولی میں ) چھو لینا ؛ ( چور کا دوسرے کو ) پکڑ لینا؛ ھاتھ لگا دینا -

*cross- t., long- t.* : آنکھ مچولی کے کھیل کی قسمیں -

*t. -rag, (rag -t.)* : دیکھو Rag -

*t. -sore* : مویشی کا ایک مرض جس میں چیچک کے سے دانے نکل آتے ھیں -

*tagtail* : (۱) چیچڑی ؛ ایک قسم کا کیڑا - (۲) ( مجازاً ) طفیلی ؛ خوشامدی ؛ کاسہ لیس -

**Tagetes** *n.* : نارنجی یا زرد ستارہ گل، پھول تارا؛ درخت کی قسمیں جن میں شوخ زرد و نارنجی پھول ھوتے ھیں -

**Tagger,** *n.* : (۱) " tag " کا اسم فاعل - (۲) چور؛ پیچھے بھاگنے والا (آنکھ مچولی میں)- (۳) (صیغہ جمع میں) پتلی آھنی چادر-

**Tail,** *n. & v. t. & i.* : (۱) دم ؛ دنبالہ؛ پونچھ ( جانوروں کی )- ( ۲ ) کوئی شے جو صورت میں یا کسی بھی لحاظ سے دم سے ملتی جلتی ھو ؛ دنبالہ ؛ نچلا سرا ؛ نچلا حصہ ؛ ضمنی حصہ وغیرہ - ( ۳ ) ( جمع ) سکے کی پشت ؛ عقبی رخ ؛ پٹ - ( ۴ ) ( جمع ) دیکھو " t. -coat " - ( ۵ ) دم چھلا ، دنبالہ وغیرہ - (۶) ( بول چال ) ادھر اُدھر کے سوے تراش دینا - (۷) جوڑ دینا ( دوسری شے کے ساتھ ) -

*cow's -t.* : رسی وغیرہ کا گھسا ھوا سرا -

*dog has his t. between his legs* : " کتے کی دم ٹانگوں میں " (علامت خوف کے طور پر؛ اکثر مجازاً انسان کے لئے آتا ھے)-

*dog wags his t.* : دیکھو wag -

*drop pinch of salt on t. of* : دیکھو Salt -

*Pasha of three &c. tt.* : دیکھو Pasha -

*make head* or *t. of* : دیکھو Head -

*t. after* : پیچھے پیچھے لگا رھنا -

*t. away* or *off* : منتشر ھوکر پیچھے رہ جانا -

*t. -bay* : نہر کے بند کا وہ حصہ جو نچلے در اور نچلے خزانے کے درمیان ھوتا ھے -

*t. -board* : ( گاڑی کا ) تختۂ پشت ؛ پشتی جو حسب ضرورت ھٹائی جا سکے -

*t. -braid* : میہوں کے سایے کی گوٹ -

*t. -coat* : دو پاکھا کوٹ ( پیچھے سے کھلا ھوا اور سامنے کے دامن گول ترشے ھوے ) -

*t. -gate* : ( نہر کے بند کا ) نچلا در -

*t. in* : بٹھانا ( کڑی وغیرہ کا دیوار میں ) -

*t. -light* : ( ریل یا موٹر وغیرہ کی ) عقبی قندیل -

*t. -margin* : ( صفحے کے ) نیچے کا حاشیہ -

*t. of a cart* : گاڑی کی پشت یا عقبی حصہ -

*t. of a kite* : پتنگ کا دم چھلا وغیرہ -

*t. of a gale* : طوفان کے بعد کا سکون -

*t. of a stream* : تلاطم کے بعد ساکن سطح -

*t. of attendants* : نوکروں کا سلسلہ یا قطار -

*t. of comet* : دمدار ستارے ؛ ستاروں کا دنبالہ -

*t. of the procession* : جلوس یا برات کا پچھلا حصہ -

*t. of slate* or *tile* : (چھت میں) کھپریل کا باھر کو نکلا ھوا سرا -

*t. of stone* or *brick* : چنائی میں ( اینٹ پتھر کا ) دبا ھوا حصہ -

*t. of (butterfly's) wings* : پرکا پیچھے کو نکلا ھوا نازک حصہ -

*t. of trenches* : پہلی خندقیں ؛ شروع کی کھائی ( جو بڑھنے والی فوج بنائے ) -

*t. of musical note* : (تحریر نغمہ میں) کھڑی لکیر جو بعض سروں میں اوپر یا نیچے کو نکلی ھوتی ھیں -

*t. of the eye* : دنبال چشم ؛ بیرونی گوشۂ چشم -

*t. of the eleven* : ٹیم کے کم زور کھلاڑی -

*t. -piece* : (۱) پھول ؛ تصویر وغیرہ جو باب کے آخر میں خالی چھوٹی ھوئی جگہ میں بنا دی جائے؛ گل بیاض - (۲) تار تختی؛ ستار وغیرہ میں لکڑی کا مثلث چھوٹا سا ٹکڑا جس سے نچلے تار بندھے ھوتے ھیں -

*t. -pipe* : (۱) پمپ کا آب کش ؛ وہ نلکی جس سے پانی وغیرہ کھینچتے ھیں - (۲) ( فعل ) ( کتے یا مجازاً آدمی کو ) دم سے باندھنا -

*t. -race* : نچلا دھارا ؛ پن چکی کے دھارے کا نچلا حصہ -

*t.-spin* : ( ھوائی جہاز، طیارے وغیرہ کا ) چکر کھاتے ھوے نیچے کو جھپٹنا ؛ چکر غوطہ -

*t. to the tide, t. up* or *down stream* : ( لنگر انداز جہازوں کا ) موج کے ساتھ جھکولے کھانا -

*tt. up* : ( بول چال ) زوروں میں -

*turn t.* : دم دبا کے بھاگنا ؛ پیٹھ دکھانا -

*twist the lion's t.* : دیکھو Lion -

**( - ) tailed,** *a.* : ( - ) دم کا -

**tailless,** *a.* : بے دم ؛ عدیم الذیل -

**Tail,** *n. & a.* : (۱) ( قانون ) مشروط ملکیت - (۲) وہ جائداد جو صرف اولاد صلبی کو ورثے میں مل سکے - ( ۳ ) ( صفت ) مشروط؛ میعادی ( جاگیر ) -

*fee- t.* : دیکھو Fee -

*in t.* : مشروط ملکیت کے طور پر -

**Tailing,** *n.* : (۱) دنبالہ لگانا وغیرہ - (۲) شہتیر ، اینٹ وغیرہ کا دیوار میں دبا ھوا حصہ - (۳) ( صیغہ جمع میں ) کچرا کوڑا ؛ غلے یا کچی دھات کا بیکار حصہ - ( ۴ ) داغ ؛ دھبہ ، جو چھینٹ کی چھپائی میں غلطی سے رہ گیا ھو -

**Tailor,** *n. & v. i. & t.* : (۱) درزی ؛ خیاط ؛ کپڑے سینے والا - (۲) ( عامیانہ ) ( پرند کو ) اناڑی پن سے مارنا یا ذبح کرنا - (۳) کپڑے سینا ؛ سلائی کرنا ( خصوصاً مفعول کی صورت میں جیسے " *well-tailored* ") -

*ride like a t.* : اناڑی پن سے سوار ھونا ( گھوڑے پر ) -

*t. -bird* : بیا ؛ مشہور پرند جو پتے سی کر گھونسلا بناتا ھے -

*t. -made* : درزی کے یہاں سلے ھوے ؛ باھر سلے ھوے ( کپڑے ) ؛ خصوصاً زنانہ لباس جو سادہ مگر جسم پر چست و درست سلا ھوا ھو -

*tailor's chair* : بے پایے کی چوکی ؛ آلتی پالتی بیٹھک سینے کے لیے -

*tailor's cramp* : انگلیوں کی اینٹھن -

*tailor's twist* : ایک قسم کا مضبوط ریشمی تاگا -

**tailoress**, *n.*: خیاطہ ؛ درزن -

**tailoring**, *n.* : خیاطی؛ درزی کا کام -

**Tain**, *n.* : ( ۱ ) ٹین کا پتلا ٹکڑا - ( ۲ ) وصلی ؛ ٹین جو آئینے کی پشت پر لگا دیتے ہیں ؛ پشت آئینہ -

**Taint**, *n.& v. t. & i.* : ( ۱ ) داغ فساد ؛ کسی خرابی ' مرض یا انحطاط کا نشان یا اثر - ( ۲ ) ( مجازاً ) زہریلا یا خراب اخلاقی اثر ؛ آلودگی ؛ لوث ؛ فساد - ( ۳ ) فاسد ہونا یا کردینا ؛ داغ لگ جانا یا داغ لگانا ؛ ملوث کرنا یا ہونا ؛ سڑنا -

*tainted goods* : مال ممنوعہ جسے مزدوروں کی انجمن نے ہاتھ لگانے سے منع کردیا ہو ؛ داغی مال -

*The meat will t. readily in hot weather* : گرمی میں گوشت سڑنے میں کیا دیر لگےگی -

*The moral t. spread among all classes* : ہر طبقے میں اخلاقی فساد پھیل گیا -

**taintless**, *a.* : بے داغ ؛ بے لوث -

**taintlessly**, *adv.* : بے داغ حالت میں ؛ بے لوث طریقے پر -

**Tai-ping, Tae-**(*ti-*), *n.* : تائی پنگ ؛ چین کی بغاوت سنہ ۱۸۲۰ تا ۱۸٦۴ کا شریک -

*Taj*, *n.* : تاج ؛ خصوصاً مسلمان درویشوں کی کلاہ -

**Take**, *v.t. & i.* ( took, taken) : ( ۱ ) لینا ؛ پکڑنا ؛ تھامنا ( ہاتھ یا آلے وغیرہ سے ) - ( ۲ ) قبضہ پا لینا ؛ لے لینا ؛ گرفتار کرنا ( *t. a fortress, t. prisoners* ) - ( ۳ ) پانا ؛ حاصل کرنا ؛ جیتنا ( *t. prize, takes £ 40 a week* ) - ( ۴ ) آ لینا ؛ جا پہنچنا ؛ جا پکڑنا ( *t. by surprise* ) - ( ۵ ) گرویدہ کرنا ؛ کھینچنا ( *was much taken by her; what takes my fancy* ) - (٦) مقبول ہونا ( *novel did not t.* ) - ( ۷ ) عمل کرنا ؛ کام کرنا ( دوا کا ) ( *vaccine did not t.* ) - (۸) خرید لینا ؛ لے لینا ؛ فائدہ اٹھانا ؛ کام میں لانا ؛ صرف کرنا ؛ لینا (وقت) ( *takes whatever he can lay his hand on,* ( *wish you wouldnot t. my bicycle,* ) - (۹) (حق یا حاصل کردہ اعزاز وغیرہ) پانا ( *t. precedence, took his degree, shall t. a holiday* ) - (۱۰) بنانا؛ کرنا ( *t. a partner, t. a wife* ) - ( ۱۱ ) مستقل خریدار ہونا - ( ۱۲ ) کرایے پر لینا؛ اجرت پر لینا ( *do you t. Punch ? t. a cab; t. lodgings* ) - (۱۳) مثال کے طور پر لینا ( *t. the French Revolution* ) - (۱۴) (اجازت) لینا ؛ طالب ہونا ( *must t. leave to differ* ) - ( ۱۵ ) پینا ؛ کھانا ( *t. a cup of tea* ) - ( ۱٦ ) چاہنا ؛ مانگنا ؛ ضرورت ہونا ( *transitive verbs t. an object* ) - ( ۱۷ ) لانا ؛ لے چلنا ؛ لے جانا ؛ پہنچانا ؛ ہٹانا ؛ دور کرنا ؛ اٹھانا ( *t. the letters to the post, the dog for a walk* ) - ( ۱۸ ) ( کوئی کام ) اپنے ذمے لینا ؛ ہاتھ میں لینا ؛ شروع کرنا ؛ کسی شخص کی نگرانی یا اصلاح کا ذمہ لینا ( *the boy wants taking in hand* ) - ( ۱۹ ) ہوجانا ؛ لگ جانا ؛ لاحق ہوجانا ( کوئی متعدی بیماری ' بخار ' زکام وغیرہ ) - ( ۲۰ ) اثر لینا ؛ محسوس کرنا ( خوشی وغیرہ ) ؛ برداشت کرنا ( محنت وغیرہ ) ( *t. offence, umbrage* ) - (۲۱) معلوم کرنا ' دریافت کرنا ' ناپنا ( پتہ ' جسامت ' بلندی ' حرارت وغیرہ ) - (۲۲) سمجھ جانا ( *I t. your meaning* ) - ( ۲۳ ) سمجھنا ؛ تصور کرنا ؛ تعبیر کرنا ؛ معنی لینا ( *I. t. this to be ironical, I t. it that we are to wait;* ) - (۲۴) فرض کرنا؛ مان لینا؛ سمجھ لینا؛ ( *t. it for granted,* ) ( *you t. me to be a fool* ) - ( ۲۵ ) ( کسی چیز سے کسی خاص قسم کا ) اثر لینا ( *t. things coolly, t. it easy* ) - ( ۲٦ ) قبول کرنا ؛ ماننا ؛ سننا ؛ ( نصیحت ) سہنا، اختیار کرنا؛ پانا ؛ ( *t. the offer, t. what you can get, will not t. advice* ) - ( ۲۷ ) کرنا ؛ عمل میں لانا - ( ۲۸ ) تصویر لینا ؛ فوٹو کھینچنا یا لینا ؛ تصویر میں اچھا ' برا وغیرہ آنا ؛ ( *took him in cap & gown, does not t. well* ) -

*am not taking any* : ( عامیانہ ) میں نہیں لوں گا ؛ مجھے نہیں چاہیے -

*do not t. advantage of his youth* : اس کی کمسنی سے بیجا فائدہ نہ اٹھاو -

*horse will not t. fence* : گھوڑا ٹٹی نہیں کودے گا -

*it takes a lot of doing* : بڑا مشکل کام ہے -

*I took him* : میں نے اس سے بازی بدلی ؛ شرط بدلی -

*must not t. it ill of him* : اس کی بات کا برا نہ ماننا -

*should t. it kindly of you if you answer* : اگر جواب عنایت ہو تو اسے مہربانی سمجھوں گا ( ممنون ہوں گا ) -

*t. a back seat* : دیکھو Back -

*t. a fancy to* : بہت پسند آنا ؛ دل آجانا -

*t. a different view* : کچھ اور رائے رکھنا -

*t. a glance round* : چو طرف نظر ڈالنا -

*t. a sudden leap* : یکایک جست کرنا -

*t. a walk* : چہل قدمی کرنا -

*T. after* : ( صورت سیرت وغیرہ میں کسی سے ) مشابہ ہونا ؛ ملتا ہوا ہونا؛ ( کسی پر ) پڑنا یا جانا -

*t. aim* : شست لینا ؛ نشانہ باندھنا ؛ تولنا ( تلوار وغیرہ)-

*t. as read* : ( روئداد ' رپورٹ وغیرہ ) جلسے میں پڑھے بغیر کار روائی میں شریک کرلینا -

*T. back* : ( بول چال ) واپس لینا ( الفاظ ) .

*t. bit between* : دیکھو Bit -

*t. by storm* : دیکھو Storm -

*t. care* : ( ۱ ) ( تاکید ' تنبیہ کے لیے ) خبر دار ؛ سنبھل کے - ( ۲ ) خبر دار ' ہوشیار ہونا ؛ دیکھ بھال کر کام کرنا ؛ عاقبت اندیشی یا با احتیاط کام سے لینا .

*t. care of* : ( ۱ ) ( کسی چیز کی ) احتیاط کرنا- ( ۲ ) نگرانی کرنا ؛ خبر گیری کرنا -

*t.* (one's) *chance(of)* : ( ۱ ) قسمت آزمانا - ( ۲ ) ( کسی بات کی ) جو کھوں لینا -

*T. down* : ( ۱ ) لکھنا ؛ قلمبند کرنا - ( ۲ ) ذلیل کرنا ؛ غرور توڑنا - ( ۳ ) حلق سے اتارنا ؛ نگلنا ( غذا وغیرہ خصوصاً نا گواری یا دشواری کے ساتھ ) - ( ۴ ) اتارنا ( چھت ' عمارت وغیرہ کو ) ؛ منہدم کر دینا -

*t. down a peg or two* : دیکھو Peg -

*t. earth* : ( ۱ ) ( لومڑی وغیرہ کے لیے ) کھر میں گھس جانا ؛ بھٹ میں چھپ رہنا - ( ۲ ) ( مجازاً آدمی کے لیے )

چھپ کر بیٹھ رھنا -

*t. effect, exception, heart, hold, leave*: دیکھو ان الفاظ کے تحت میں -

*T. from* : گھٹانا ؛ تنقیص ( کا سبب ) ھونا ؛ کم کرنا -

*t. him through a book of Livy*: اسے لوی کی ایک کتاب پڑھا دو یا نگلوا دو -

*Take in.* : (۱) لینا؛ داخل کرنا ( مسافروں ' کرایہ داروں کو سرائے یا دارالاقامہ میں) - (۲) ساتھ لیجانا خاتون کو ' خصوصاً کھانے کے کمرے میں لے جاکر اس کے ساتھ بیٹھنا - (۳) کام لینا (دھونے' سینے وغیرہ کا' گھر پر کرنے کے لئے)- (۴) محیط ھونا (ایک چیز کا دوسری چیز پر)؛ شامل ھونا ( دوسری چیز کا اس میں)؛ لپیٹنا- (۵) سمیٹنا ( لباس کو ) ؛ لپیٹنا ( بادبان ) - (۶) سمجھنا ؛ غور کرنا ؛ ذھن میں ترتیب دینا - (۷) باور کرلینا ؛ یقین لے آنا ( غلط بات کا) - (۸) دھوکا دینا ؛ ٹھگ لینا- (۹)(اخبار وغیرہ کا ) خریدار ھونا - (۱۰) ( t. - in ) فریب؛دھوکا؛ ڈھونگ-

*T. into (one's confidence)*: راز دار بنانا ؛ شریک راز بنانا-

*T. into( one's head )*: سوجھ بیٹھنا ؛ دل میں سما جانا ؛ ( بات کا ) ٹھان لینا -

*t. it out of* : (۱) بدلہ لینا- (۲) معافی منگوانا یا تلافی کرانا ( کسی سے ) - (۳) انس نکال دینا ؛ بے دم کر دینا -

*t. ( one's ) life in ( one's hand)*: جان پر کھیلنا ؛ جان کی بازی لگانا -

*t. medical advice etc.*: ( فیس دیکر ) طبی مشورہ وغیرہ حاصل کرنا -

*t. name (esp. God's )in vain* : بے ادبی سے ذکر کرنا -

*t. notes*: ( یاد داشت ) لکھنا ؛ قلم بند کرنا -

*t. oath*: حلف اٹھانا ؛ لینا -

*T. off* : (۱) اتار دینا؛ ( ٹوپی؛ کوٹ وغیرہ) - (۲) ھٹا دینا؛ لے جانا ( took him off to the station ) (۳) - ( قیمت ) گھٹا دینا ' کمی کر دینا ' تخفیف کر دینا- (۴) ( طیارے وغیرہ کا ) زمین سے اٹھنا ؛ اڑان بھرنا - (۵) پی جانا ؛ چڑھا جانا - (۶) نقلیں کرنا ؛ منہ چڑانا - (۷) اچھلنا ؛ جست کرنا ( *from, at place* ) -

*t. off one's hat to* : دل سے داد دینا ؛ دل سے قدر کرنا -

*Take - off, n.* : (۱) نقل؛ مضحکہ ؛ سوانگ - (۲) جست گاہ؛ وہ جگہ جہاں سے آدمی کود ے - (۳) ( کروکے کھیل ) ٹھیلی؛ ایسی ضرب جس میں اپنی گیند (جو دوسرے گیند سے ملی ھوئی رکھی ھے ) آگے بڑھ جائے مگر دوسرے کی گیند ذراسی ھل کر رہ جائے -

*T. on*: (۱) ( اپنے ذمے ) لینا ؛ بیڑا اٹھانا - (۲) ( بول چال ) آفت مچا دینا ؛ جذبات کا اظہار شدت یا جوش سے کرنا -

*t. orders* : دیکھو Order

*T. out*: (۱) ( باھر ) لے جانا- (۲) دور کرنا ( دھبہ وغیرہ )- (۳) ( برج کے کھیل میں ) ( اپنے ساتھی کو جو کوئی رنگ بول کر دقت میں پڑ گیا ھو اس سے ) بڑا رنگ بول کر دقت سے نکالنا - (۴) ("in" کے ساتھ ) قرض کے بدلے میں یا تلافی کے طور پر لینا - (۵) جاری کرانا ' اطلاع نامہ وغیرہ ؛ حاصل کرنا پیٹنٹ وغیرہ -

*T. over* : جائزہ لینا ؛ قائم مقام ھونا ؛ جانشین ھونا ( کاروبار وغیرہ میں ) -

*t. part* : دیکھو Part

*t. place* : واقع ھونا -

*t. photograph*: تصویر لینا ' اتارنا -

*t. sides*: کسی طرف ھو جانا ؛ طرفداری یا حمایت کرنا ( کسی فریق کی ) -

*t. silk*: دیکھو Silk -

*t. stock ( on, in ) wall,wind* : دیکھو ان الفاظ کے تحت میں Wall, Wind -

*T. to.* : (۱) شروع کرنا ( *took to humming a tune* ) - (۲) پڑ جانا ؛ لگ جانا ( شغل میں ) ؛ شوق ھو جانا - (۳) انس ھو جانا ؛ لگاو پیدا ھو جانا ( *t. to literature* ) ؛ تعلق خاطر ھو جانا -

*t. to heart* : دیکھو Heart-

*t. the bull by the horns* : دیکھو Bull-

*take the cake, take the biscuit* : دیکھو Cake-

*t. the church service* : (گرجامیں) نماز پڑھانا؛ امامت کرنا -

*t. the mathematical tripos*: ریاضی کا سندی امتحان دینا -

*t. the nonsense &c. out of person*: دماغ درست کردینا ؛ کجی یا ٹیڑھ نکال دینا -

*T. up*: (۱) اٹھالینا - (۲) جذب کرنا؛ پینا جیسے ( *sponges* ) - (۳) مصروف رکھنا ( *takes up all my time,* ) - ( *t. up water* ) لے لینا ؛ بٹھا لینا ( راستے سے ) (۴) - ( *train* ) - ( *attention* ) (۵) حراست میں لینا - ( *stops to t. up passengers* ) (۶) آغوش تربیت یا حمایت میں لینا ( کسی کو ) - (۷) ( مقرر کو ) ٹوکنا ' غلطی جتانا ' لقمہ دینا - (۸) اختیار کرنا ( پیشہ ) - (۹) ( معاملے یا کام کو ) لینا ؛ ( یعنی اس کی طرف متوجہ ھو کر اسے انجام دینا یا طے کرنا ) ؛ ( مسئلے پر ) بحث شروع کرنا ( *t. up the next case, t. up the next item* ) - (۱۰) دوبارہ یا مزید تحقیق کرنا ( مسئلے کی ) ؛ مزید تفتیش یا تحقیقات کرنا ( معاملے کی ) - (۱۱) جوڑنا ( ٹوٹے ٹانکے کو ) ؛ جکڑنا ؛ باندھنا ( رگ وغیرہ کو ) - (۱۲) فراھم کرنا ( قرضے وغیرہ کی رقم ) -

*t. up with*: ساتھ اٹھنا -

*t. up the cudgels, gauntlet, glove*: دیکھو ان الفاظ کے تحت میں - *cudgel, gauntlet, glove* :

*T. - up*: (۱) وہ کل جس سے مشین کے پٹے ' تسمے کوکستے ھیں - (۲) ڈھیلے تار کو تاننا - (۳) صفائی ؛ اٹھانا سامان کو جس پر کام یا عمل کیا جا چکا ھے -

*T. it upon, or one to*: ( کسی بات پر ) جسارت کرنا -

*t. your time*: جلدی نہ کرو -

*taken and offered* : گھڑ دوڑ کی بازی (ان مخفف *t. & o.* الفاظ کے ساتھ درج کی جاتی ھے ) -

*takes a poet to translate Virgil* : ورجل کے ترجمہ کا کام شاعر چاھتا ھے -

*takes all the fun out of it* : سارا مزا کھو دیتا ھے -

*takes his readers with him* : پڑھنے والوں کو محو کر دیتا ھے -

*takes its name from the inventor* : موجد کے نام سے

منسوب ہے -

*took it out in cigars* : اس کے بدلے میں سگار لے لیے ؛ اس کا معاوضہ سگار سے کر لیا -

*was taken bad* : ( بول چال ) بیمار پڑ گیا -

*you may t. it from me* : جو میں کہتا ہوں اسے یقین کر لو -

*you may t. my word for it* : میں اس معاملے سے خوب واقف ہوں اور تمہیں یقین دلاتا ہوں -

**Take**, *n.* : (۱) شکار ( مچھلی پرندے وغیرہ جو ایک دن میں پکڑے یا شکار کیے گئے ہوں ) ؛ صیدہ - (۲) ( سینما ) سین جس کا فوٹو لیا گیا ہو - (۳) ( مطبع کی اصطلاح میں ) نام جو ایک مقررہ وقت کمپوزیٹر نے کمپوز کیا ہو - (۳) آمدنی ( خصوصاً وہ جو ناٹک کے ٹکٹوں کی فروخت سے ہوتی ہو ) -

**Taker**, *n.* : مذکورہ بالا سب معانی میں " take " کا اسم فاعل ؛ خصوصاً بازی لگانے والا -

**Takin**, *n.* : تبت کا ایک جانور جو ہرن سے مشابہ ہوتا ہے؛ تاکن -

**Taking**, *n.* : (۱) " take " کا حاصل مصدر - (۲) ( جمع ) آمدنی ؛ روکڑ - (۳) ( قدیم ) بے چینی (*was in a great t.*) -

**Taking**, *a.* : (۱) دلکش ؛ دلربا ؛ من موہنی - (۲) متعدی ؛ دوسروں تک پھیلنے یا اثر کرنے والا ( مرض ) -

**takingly**, *adv.* : (۱) دلکش انداز سے - (۲) متعدی طور پر -

**takingness**, *n.* : (۱) دلکشی - (۲) تعدیہ؛ متعدی ہونا -

**Talapoin**, *n.* : (۱) بدھ مت کا راہب ؛ بھکشو ( لنکا اور سیام کا ) - (۲) ایک قسم کا بندر -

*Talaria*, *n.* pl : اڑن چپل ؛ پردار پاپوش جو افسانوں میں بعض دیوی دیوتا پہنے دکھائے جاتے ہیں -

**Talbotype**, *n.* : ٹالبوٹی فوٹو گرافی ؛ ٹالبوٹ کا ایجاد کردہ طریق عکس کشی -

**Talc**, *n.* & *v. t.* : (۱) طلق ؛ ایک قسم کی چکنی شفاف معدنی شے جو پرت کی صورت میں پائی جاتی ہے - (۲) ( عوام ؛ دکاندار ) ابرق ؛ ابرک - (۳) طلق چڑھانا ؛ طلق سے جلا کرنا -

**tal(c)ky, talcoid, talcose**, *aa.* : طلق کا ؛ طلق نما ؛ طلق آسا -

**talcous**, *a.* : طلقی ؛ جس میں طلق ہو -

**Talcite**, *n.* ; طلق کبیر ؛ بھاری قسم کا طلق -

**Tale**, *n.*: (۱) قصہ؛ واقعہ؛ سرگزشت (*a true t. of the Crusades*)- (۲) کہانی ؛ افسانہ ؛ ( خیالی ) قصہ - (۳) خبر جو بدنام کرنے کے لیے پھیلائی جائے؛ افواہ؛ اشغلہ (*all sorts of tt. will get about, if all tt. be true*) - (۴) ( قدیم ؛ شعر و خطابت ) تعداد ؛ گنتی ؛ پوری تعداد ؛ کل تعداد (*shepherd tells his t. of Sheep*) -

*legendary tt., t. of a tub* : مہمل قصہ -

*prefer to tell my own t.* : میں واقعے کو اپنے طور پر بیان کرنا چاہتا ہوں -

*tale-bearer* : وہ شخص جو ایسی خبریں کہتا پھرتا ہے ؛ لترا ؛ ڈھنڈوریا ؛ بدگو ؛ چغل خور -

*tale-bearing* : (۱) چغل خور؛ لترا ؛ بدگو - (۲) چغل خوری؛ لتراپا ؛ بدگوئی -

*tale-teller* : (۱) قصہ گو - (۲) لترا وغیرہ -

*tell tt., tell tt. out of school* : ڈھنڈورا پیٹنا ؛ چغلی کھانا ؛ لتراپا کرنا ؛ ایسی خبریں ( خصوصاً راز کی ) کہتے پھرنا جس سے کسی کی بدنامی ہوتی ہو -

*the t. is complete* : گنتی پوری ہو گئی -

*thing tells its own t.* : (۱) معنی خیز ہے - (۲) عیاں راچہ بیان کی مصداق ہے -

**Talent**, *n.* : (۱) جوہر؛ صلاحیت؛ ( کسی خاص شے سے فطری ) مناسبت ؛ استعداد (*t. for music &c.*) - (۲) ذہانت ؛ ذکا ؛ طباعی ؛ اعلیٰ درجے کی ذہنی قابلیت - (۳) ارباب ہنر؛ اہل ہنر؛ اہل صلاحیت یا استعداد (من حیث المجموع) - (۴) گھوڑ دوڑ وغیرہ کی اصطلاح میں) عطائی (*the t.*) جو ماہرین کی رائے پر بھروسہ کرنے کی بجائے اپنی رائے سے شرط لگائے - (۵) یونانیوں رومیوں وغیرہ کا ایک وزن اور زر حسابی ؛ ٹیلنٹ -

*all the t. of the country* : ملک کے تمام اہل ہنر -

*Attic t.* : ( یونان کی ریاست ) اٹیکا کا ٹیلنٹ تقریباً ساڑھے تین ہزار روپیے کی قیمت کا -

*t.-money* : انعام ؛ زر فاضل ؛ جو کرکٹ وغیرہ کے پیشہ ور کھلاڑیوں کو عمدہ کھیل کے صلے میں علاوہ ان کی فیس کے دیا جائے-

**talented**, *a.* : قابل؛ لائق ؛ ذہین ؛ ذکی -

**talentless**, *a.* : بے ہنر ؛ غبی ؛ نا قابل -

*Tales* ( -z ), *n.* : اطلاع نامہ یا فہرست ( ان اہل جوری کی جنھیں عدالت جوری کی تعداد پوری کرنے کے لیے طلب کرے)-

*pray a t.* : تکمیل جوری کی درخواست کرنا -

*talesman*, ( or-lr- ) : وہ شخص جو تکمیل جوری کے لیے طلب کیا جائے -

**Taliacotian** ( -oshn ) *a.*, *T. operation* : عمل تالیاکوشی ؛ ایک جراحی عمل جس میں بازو وغیرہ کا گوشت لے کر نئی ناک لگا دیتے ہیں -

**Talion**, *n.* : ( Also L lex talionis ) : قانون الثار ؛ قصاص ؛ یہ اصول کہ جس قسم کا اور جتنا ضرر کسی شخص کو پہنچا ہو اسی قسم کی اور اتنی ہی سزا اسے دی جائے -

**talionic**, *a.* : ثاری ؛ قصاصی -

**Taliped**, *a.* & *n.* : اقدع ؛ احنف ؛ پاؤں پھرا ( جانور یا آدمی جس کا پاؤں پھرا ہوا ہو ) -

**Talipes**, *n.* : (۱) حنف ؛ علت قدع - (۲) احنفیت؛ پاؤں پھرا پن -

**Talipot, Taliput**, *n.* : تال پات ؛ ایک قسم کا تاڑ جس کے پتے چوڑے چوڑے ہوتے ہیں -

**Talisman**, *n.* : (۱) تعویذ ؛ گنڈا - (۲) ( مجازاً ) نقش ؛ طلسم ؛ سحر کی اشکال جو لوح وغیرہ پر نقش کر دیتے ہیں -

**talismanic**, *n.* : طلسمی ؛ طلسماتی -

**Talk** *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) بولنا ؛ باتیں کرنا ؛ گفتگو کرنا - (۲) گویائی کی قوت ہونا ؛ ناطق ہونا (*parrots can t.*) - (۳) بہت بولنا ؛ بکواس کرنا ؛ بک بک کرنا (*is always talking*) - (۴) بحث کرنا ؛ تقریر کرنا ( کسی خاص موضوع پر ) (*t. philosophy*) - (۵) ( کوئی زبان ) بولنا ؛ گفتگو کرنا ( کسی زبان میں ) ؛ (*talks nothing but English*) - (۶) لاسلکی کے ذریعے پیغام بھیجنا - (۷)

*talked himself* ) بولتے بولتے ( کوئی خاص حالت ) پیدا کردینا
- *hoarse*) (۸) گفتگو ؛ بات چیت ؛ زبانی جمع خرچ ؛ خالی
باتیں ( *it will end in talk* ) - (۹) موضوع گفتگو ؛ وہ بات
جس کا چرچا ھو (*their quarrels are the t. of the town*) -
(۱۰) چھوٹی سی تقریر ( گفتگو کے انداز میں خصوصاً وہ جو لاسلکی
سے پھیلائی جائے ) -

*do not want to be talked about* : میں نہیں چاھتا کہ
لوگ میری نسبت چیمیگوئیاں کریں -

*give him a talking-to* : خبر لینا ؛ ڈانٹنا -

*now you are talking* : اب کہی تم نے ٹھکانے کی بات کی ؛
یہ ھے معاملے کی بات -

*people will t.* : لوگ چیمیگوئیاں کریں گے -

*small t.* : دیکھو Small -

*t. about* : ( کسی چیز پر ) بحث یا گفتگو کرنا -

*t. at* : ( کسی کو ) سناکر کہنا ؛ طعن وغیرہ کا فقرہ مخاطب سے
اس طرح کہنا کہ تیسرا شخص سن لے -

*t. away* : باتوں میں وقت گنوانا ؛ ضایع کرنا -

*t. back* : کلہ بہ کلہ جواب دینا ؛ بے دھڑک جواب دینا ؛
زبان چلانا -

*t. big* : دیکھو Big -

*t. ( cold ) turkey* : ( امریکا ) کھری بات ؛ صاف بات کہنا -

*t. down* : ( مخاطب کو ) چپ کر دینا ( اپنے شور یا
اڑے رھنے سے ) -

*t. of* : تذکرہ کرنا ( کسی بات یا موضوع کا ) ؛ ذکر کرنا -

*t. out* : بحث کو طول دے کر فیصلہ نہ ھونے دینا ( کسی
تحریک وغیرہ کا مجلس پارلیمنٹ وغیرہ میں) ؛ وقت گزار دینا -

*t. over* : (۱) گفتگو کرنا ( ذرا تفصیل کے ساتھ ) ؛ بحث کرنا -
( ۲ ) هم آهنگ بنا لینا ؛ هم خیال بنا لینا -

*t. person round* : سمجھا بجھا کر راضی کرلینا ؛ ھموار کرلینا -

*t. round* : بحث کئے جانا ؛ بحث کو بے کار طول دینا -

*t. shop* : دیکھو Shop -

*t. tall* : دیکھو Tall -

*t. through* one's *hat* : ( عامیانہ ) زٹیں ھانکنا ؛ بے پر کی
اڑانا ؛ دھونس جمانا -

*t. to* : ( ۱ ) کہنا سننا ؛ بات چیت کرنا - ( ۲ ) ( روز مرہ )
کھری کھری سنانا -

*t. up* : بحث چھیڑنا ( کسی موضوع پر ) -

*talking of muffins, what time do you have tea*:
کلچوں کے ذکر پر مجھے یاد آیا ؛ بھلا آپ چاے کب پیتے ھیں -

*would t. a horse's hind leg off* : بڑا بکی ھے -

**talker**, *n.* : مذکورہ بالا افعال کا اسم فاعل -

**Talkative**, *a.* : پر گو ؛ باتونی ؛ باتیں کرنے کا شوقین -

**talkativeness**, *n.* : پر گوئی ؛ باتونی پن -

**Talkee-talkee**, *n.* : ( ۱ ) بکواس ؛ بک بک - ( ۲ ) حبشیوں
وغیرہ کی ٹوٹی پھوٹی انگریزی -

**Talkies**, *n. pl.* : ناطق فلم ؛ بولتا فلم ؛ دیکھو *Sound-film* -

**Talking**, *a.* : ( ۱ ) " *talk* " کا حاصل مصدر اس کے مذکورہ
معنوں میں - ( ۲ ) گویا ؛ بولتا ھوا ( لغوی اور مجازی دونوں
معنی میں ) -

**Tall**, *a. & adv.* : ( ۱ ) بلند قامت ؛ لمبا ( آدمی کے
لیے ) - ( ۲ ) بلند ؛ اونچا ( درخت وغیرہ کے لیے ) ؛ نیز بہ طریق
متعلق فعل (جیسے " *he is six feet t.* ") - (۳) بہت مبالغہ
آمیز ؛ شیخی کی ( باتیں ) ؛ حد سے بڑھا ھوا ( مطالبہ )
- ( *a t. story, t. talk, a t. order*)

*talk t.* : شیخی بگھارنا ؛ بڑا بول بولنا -

*tallboy*, *n.* : ( ۱ ) الماری ( کپڑے رکھنے کی )- ( ۲ ) دود کش
کے اوپر کی ٹوپی -

*t. order* : نہایت مشکل ؛ محال ( امر )؛ بڑی کڑی (فرمائش) -

**tallness** *n.* : بلندی ؛ قد آوری -

**Tall(i)age**, *n.* : محصول کا ایک قدیم طریق جو چودھویں صدی
مسیحی میں ترک کر دیا گیا -

*Tallith*, *n.* : ایک قسم کا رومال یا شال جو یہودی عموماً نماز میں
اوڑھے رھتے ھیں ؛ تالیث -

**Tallow-o**, *n. & v. t.* : (۱) چربی ؛ پیہ ؛ چکنائی جو چربی سے
نکالتے اور شمعیں وغیرہ بنانے میں استعمال کرتے ھیں - (۲)
چربی لگانا؛ چربی سے چکنا کرنا - (۳) (بھیڑوں کو ) موٹا کرنا -

*t.-chandler* : شمع گر ؛ موم بتیاں بنانے اور بیچنے والا -

*t.-drop* : گنبد نما نگینہ تراشی (جس میں دونوں یا ایک طرف
گولائی رکھتے ھیں -

*t.-face* : زردرو آدمی؛ وہ شخص جس کا چہرا پیلا ھو -

*vegetable t.* : شحم نباتی ؛ جو نباتات سے بنائی جاے -

**tallower**, *n.* : چربی فروش -

**tallowish**, *a.* : کسی قدر چربیلا ؛ شحم آمیز -

**tallowy**, *a.* : چربی کا ؛ چربی لگا ؛ چربیلا ؛ چربی کا سا -

**Tally**, *n. & v. t. & i.* : ( ۱ ) حساب پٹی ؛ جس پر نشان
بنے ھوتے تھے اور برابر کے ٹکڑے فریقین کے پاس شمار کے لیے
رکھے جاتے تھے - ( ۲ ) حساب جو اس طریقے سے رکھا جاتا تھا ؛
دو طرفہ کھاتا ؛ پٹی کا حساب - ( ۳ ) لیکھا ؛ حساب کتاب ؛
کھاتا - ( ۴ ) نشان ؛ رقم جو خاص تعداد کے لیے مقرر کرلی جاے
( درجن؛ کوڑی ؛ سیکڑا وغیرہ ) - ( ۵ ) چیزوں کو گنتے وقت مقررہ
رقم ( کوڑی ؛ سیکڑے وغیرہ ) کی پکار ( جیسے اٹھارہ انیس ؛
کوڑی ) - ( ۶ ) ( لکڑی یا کاغذ کی ) تختی ؛ نشانی ( جو پہچان
کے لیے لگا دی جاے) - ( ۷ ) ( کسی چیز کا ) جواب ؛ جوڑ ؛
مثنی - ( ۸ ) کھاتے میں لکھنا؛ کھتیانا ؛ کھاتوں کا مقابلہ کرکے
حساب کرنا - ( ۹ ) ( جہاز رانی ) باد بان کو کسنا - ( ۱۰ )
مطابق ھونا ؛ (مقابلے میں اعداد ) ٹھیک نکلنا ؛ برابر ھونا -

*buy goods by the t.* : ( سو سو یا کوڑیوں کے ) نشان کے
مطابق مال لینا -

*horticultural tt.* : درختوں کے نام کی تختیاں -

*tallyman* : (۱) کھاتے میں حساب لکھنے والا - (۲) وہ دکان دار
جس کے یہاں خریداروں کا کھاتا کھلا ھو - (۳) نمونہ دکھا کر
مال بیچنے والا -

*t.-sheet* : کھاتا ؛ فرد حساب -

*t.-shop* : وہ دکان جس میں خریداروں کا کھاتا کھلا ھو -

*t. system trade* : خریداروں کا کھاتا کھول کر مال
بیچنے کا طریقہ -

**tallier,** *n.* : مذکورۂ بالا افعال کا اسم فاعل -

**Tally-ho,** *int., n. & v. t. & i.* : لش لش ؛ لشکار ؛ وہ آواز جس سے شکاری کتوں کو شکار پر دوڑاتے ہیں ؛ لشکارنا ؛ لهکانا ؛ ( کتوں کو ) لش لش کہنا -

**Talma,** *n.* : عورتوں اور مردوں کی بے آستین کی قبا جس کا انیسویں صدی میں رواج تھا -

**Talmi-gold,** *n.* : پیتل جس پر سونے کی تہ چڑھی ہو؛ زر برنج -

**Talmud,** *n.* : تلمود ؛ یہودیوں کی فقہ کا مجموعہ اور اس کی شرح ( دو حصوں پر مشتمل ہے "*Mishnah*" فقہ کا مجموعہ جو سنہ ۲۰۰ ع میں مدون ہوا اور "*Babylonian Gemara*" اس کی شرح جو یروشلم میں سنہ ۴۰۰ ع اور بابل میں ۵۰۰ ع کے لگ بھگ لکھی گئی ) -

**talmudic,** *aa.* : تلمودی ؛ کتاب تلمود کا یا اس سے متعلق -

**Talmudist,** *n.* : (۱) مولف تلمود - (۲) پیرو تلمود ؛ تلمودی (۳) عالم تلمود -

**talmudistic,** *a.* : تلمود یا اهل تلمود کے متعلق ؛ تلمودی -

**Talon,** *n.* : (۱) ناخن ؛ پنجہ ( خصوصاً شکاری پرندے کا ) - (۲) ( تاش بانٹنے کے بعد جو پتے بچ رہیں ان کی ) ڈھیری - (۳) قفل کے کھٹکے کا پہلو ( جسے بند کرتے وقت کنجی سے ڈھکیلتے ہیں ) - (۴) تلوار کے قبضے کا پچھلا سرا - (۵) ( تعمیر ) دھرے بل کا حاشیہ؛ وہ حاشیہ جس میں انگریزی حرف "S" کی شکل کے بل مسلسل چلے گئے ہوں -

**( - ) taloned,** *a.* : ( - ) پنجے کا - ( - ) ناخن والا -

**Taluk, -ook,** *n.* : (۱) تحصیل ؛ تعلقہ ؛ هندوستان کے جنوبی صوبوں میں ضلع کا ایک انتظامی حصہ جس کا حاکم تحصیلدار ہوتا ہے - (۲) جاگیر ؛ تعلقہ -

*talukdar* : تعلقدار ( سرکاری حاکم یا جاگیردار دونوں معنی میں ) -

**Talus,** *n.* : (۱) ٹخنا ؛ ٹخنے کی هڈی ؛ کعب ؛ عرقوب - (۲) حنف یا پاؤں پھرا پن - (۳) دیوار کا ڈھلاؤ؛ ڈھلوان حصہ - (۴) ( طبقات الارض ) چھوٹے پتھروں کا پشتہ ( پہاڑی کے دامن میں) ؛ چُقا -

**Tamandua, tamanoir,** *nn.* : مور خوار حیوانات کی بعض قسمیں ؛ تماندو -

**Tamarack,** *n.* : تمارک ؛ امریکا کا ایک درخت جس کی شکل مخروطی اور پتے چمک دار ہوتے ہیں -

**Tamarin,** *n.* : جنوبی امریکا کا بندر جس کی دم گچھے دار ہوتی ہے ؛ تمارین -

**Tamarind,** *n.* : املی ؛ تمر هندی

*t. -fish* : کھٹی یا املی پڑی مچھلی -

**Tamarisk,** *n.* : تمرس ؛ اثل فرنگی ؛ ایک جھاڑی جس میں سفید یا گلابی پھول آتے ہیں اور پتے پر کی طرح نرم اور هلکے ہوتے ہیں ' سمندر کے کنارے لگائی جاتی ہے -

**Tamasha,** *n.* : (۱) تماشا ؛ سانگ - (۲) تقریب ؛ جلسہ -

**Tambour,** *n. & v. t.* : (۱) طنبورہ ؛ ڈھولک - (۲) گول اڈا جس پر کارچوب تیار کرتے ہیں- (۳) اس قسم کا کام ؛ کارچوب - (۴) ( تعمیرات) ستون کا ڈھولنا ؛ گول پتھر جو ستون کے بیچ میں ہوتا ہے - (۵) کسی چیز کا گول حصہ ؛ گولا - (۶) کلیسا کی مسقف برساتی جس میں دونوں دروازے ہوتے ہیں - (۷) طنبور ماهی ؛ مچھلیوں کی قسمیں جن کی شکل یا آواز طنبورے سے ملتی ہے - (۸) لوہے کا کٹہرا ( جو سڑک یا پھاٹک کی حفاظت کے لیے لگا ہو) - (۹) ( اڈے پر) کارچوب بنانا ؛ زردوزی کرنا -

**Tambourin,** *n.* : (۱) طنبوری ؛ لمبی پتلی ڈھولک جو فرانس کے علاقہ پرووانس میں رائج ہے - (۲) طنبوری ناچ ؛ ایک طرح کا ناچ جو طنبورین کے ساتھ ہوتا ہے- (۳) طنبوری گت؛ وہ گت جو اس ناچ کے لیے بجائی جاتی ہے -

**Tambourine,** *n.* : (۱) دف ؛ دائرہ - (۲) فرانس کا ایک ناچ جو دف کے ساتھ ناچا جاتا ہے ؛ رقص دف - (۳) گت جو ناچ کے ساتھ بجائی جاتی ہے - (۴) ایک افریقی کبوتر -

**Tame,** *v. t. & a.* : (۱) ہلانا ؛ ( گھر میں ) پالنا ؛ ( جانور کو ) اهل بنانا - (۲) رام کرنا ؛ مسخر کر لینا ؛ مطیع کرلینا - (۳) کچل دینا ؛ دبا دینا ؛ ٹھنڈا کر دینا ؛ دھیما کر دینا ( جوش ' همت وغیرہ کو ) - (۴) سیدھا کر دینا ؛ بل نکال دینا ( کسی شخص کے ) - (۵) هلا ہوا ؛ پالتو ؛ اهلی ( جنگلی یا وحشی کی ضد ) - (۶) ( بول چال ) مزروعہ ؛ کاشت کردہ ؛ باغی درخت وغیرہ - (۷) مسکین ؛ غریب ؛ دبو - (۸) هلکا ؛ دھیما ؛ بودا ؛ کم زور ؛ بے اثر - (۹) بے لطف ؛ پھیکا ؛ پھسپھسا (*t. scenery, description*) -

*t. cat* : ( مجازاً ) کاسہ لیس ؛ طفیلی -

**tamable,** *a.* : انس پذیر ؛ اطاعت پذیر -

**tamability, tamableness,** *nn.* : هل جانے کی صلاحیت؛ انس پذیری ؛ اطاعت پذیری -

**tameless,** *a.* : ( شعر ) نا مانوس ؛ وحشی ؛ غیر اطاعت پذیر-

**tamely,** *adv.* : (۱) مسکینی سے ؛ کم زور طریقے سے - (۲) پھیکے یا پھسپھسے طریقے سے - (۳) بے کان هلائے ؛ چپکے سے -

**tameness,** *n.* : (۱) مسکینی ؛ دبو پن - (۲) کم زوری ؛ بے اثری - (۳) بے لطفی یا پھسپھسا ہونا ؛ بوداپن -

**( - ) tamer,** *n.* : هلانے یا سدھانے والا -

**Tamil,** *n.* : تامل (زبان یا جنوبی هند یا لنکا کی اس قوم کا آدمی)-

**tamilian,** *a.* : تاملی ؛ تامل کا -

**Tammany,** *n.* : تمانی ؛ نیویارک کی جمہوریت پسند جماعت کی انجمن جس کا مستقر تمانی هال ہے ( اس سیاسی بد اخلاقی کی وجہ سے جو اس جماعت کی طرف منسوب کی جاتی ہے- اس لفظ میں اکثر ذم کا پہلو نکلتا ہے ) -

**tammanyism,** *n.* : تمانی اصول یا طریقہ ؛ سیاسی بد اخلاقی یا بددیانتی -

**Tam-o-shanter, tammy,** *n.* : گول قبا نما ٹوپی(اون یا سوت کی)-

**Tamp,** *v. t.* : (۱) ( سوراخ وغیرہ میں بارود کی تہ پر ) ڈاٹ لگانا ؛ مٹی وغیرہ بھرنا ( اڑانے کے لیے ) - (۲) ( سڑک کے پتھر وغیرہ ) کوٹ دینا ؛ کٹائی کرنا ؛ کوبا کرنا -

**tamping,** *n.* : بھرت ' وہ چیز جو بارود کی تہ پر ڈاٹ کی طرح لگائی جائے یعنی مٹی وغیرہ -

**Tampan,** *n.* : جنوبی افریقہ کی ایک قسم کی زهریلی چچڑی ؛ تمپان -

**Tamper,** *v. i. T. with* : (۱) دخل دینا ؛ دست اندازی کرنا - (۲) تحریف کرنا ( نا جائز طور پر دستاویز وغیرہ کو ) - (۳) ساز

باز کرنا ؛ سانٹھ گانٹھ کرنا ؛ نا جائز ( خفیہ ) اثر ڈالنا -

**tamperer**, *n.* : دست اندازی یا تصرف کرنے والا وغیرہ -

**Tampion**, *n.* : (۱) (توپ کا ) سنبا ؛ ڈاٹ - (۲) (ارگن باجے کے نلکوں کی ) ڈاٹ -

**Tampon**, *n.* & *v. t.* : (۱) ڈاٹ ؛ ٹھپنّی ؛ سدادہ ( زخم کے خون کو روکنے کے لیے ) - (۲) گدی جسے بالوں پر رکھ کر پٹی وغیرہ باندھتے ہیں - (۲) ڈاٹ لگانا ( زخم کا خون روکنے کے لیے ) -

**Tamponade**, *n.* : ڈاٹ بندی ( زخم کی ) -

**Tamponage**, *n.* : ڈاٹ بندی ( کا طریقہ ) -

**tamponment**, *n.* : ڈاٹ بندی -

**Tamtam**, دیکھو Tomtom

**Tan**, *v. t.* & *i.*, *n.* & *a.* : (۱) چمڑا کمانا ( جس سے کچی کھال استعمال کے قابل بن جائے ) - (۲) (چمڑے کا رنگ وغیرہ ) سانولا کردینا یا ہو جانا ؛ سنولانا - (۳) ( نقلی سر مرٔ مچھلی پکڑنے کے جال وغیرہ کو کتھے کے عرق وغیرہ میں رنگ کر ) سخت کرنا - (۴) ( عامیانہ ) مارنا ؛ پیٹنا ؛ کندی کرنا - (۵) شاہ بلوط کیٹر وغیرہ کی چھال جس سے کھالیں رنگتے ہیں ؛ کتّا ؛ اس چھال کا رنگ ؛ کتھئی رنگ - (۶) ( دھوپ میں تپی جلد کا ) سانولا پن - (۷) ( صفت ) کتھئی رنگ کا -

*black & t.* : دیکھو Black

*spent t.* : کسا کا پھوک جو تیزاب نکالنے کے بعد رہ جاتا ہے ؛ ( سڑک وغیرہ پر بچھانے کے کام آتا ہے ) -

*t.-balls* : کسا پھوک کے گولے ( جو ایندھن کا کام دیتے ہیں ) -

*t.-liquor, -ooze, -pickle* : کتھے کا عرق جو رنگنے کے کام آتا ہے -

*t.-yard* : چمڑا رنگنے کا کار خانہ -

*the t.* : ( عامیانہ ) سر کس -

**tannable**, *a.* : دباغت پذیر -

**tannage**, *n.* : کمانے کا طریقہ ؛ عمل دباغت -

**tanner**, *n.* : کھٹیک ؛ دباغ ؛ چمڑا کمانے والا -

**tannery**, *n.* : کار خانہ دباغت ؛ چمڑا رنگنے کا کار خانہ -

**tanning**, *n.* : عمل دباغت ؛ فن دباغت ؛ چمڑا کمانا -

**Tan**, دیکھو Tangent -

*Tana* (tah-), *Tanna*, *n.* : تھانہ ؛ چوکی (کوتوالی یا فوج کی) -

*tan(n)adar* : تھانہ دار ؛ داروغہ -

**Tanager**, *n.* (-j-) : امریکن پرندوں کی بعض قسمیں جو قدوقامت میں چھوٹے اور اکثر چمکیلے پروں سے مزین ہوتے ہیں -

**tanagrine**, **tanagroid**, *aa.* : تناگری ؛ تنا گر نما -

**Tandem**, *adv.*, *n.* & *a.* : (۱) آگے پیچھے ( گاڑی میں جتے ہوئے گھوڑوں کے متعلق ) دوگاں ؛ دواسپہ - (۲) دو اسپہ ( گاڑی ) ؛ دو نشستی ( بائیسکل یا تیپہ سائیکل جس میں ایک دوسرے کے پیچھے دو یا زیادہ نشستیں بنی ہوں ) -

*drive t.* : دواسپہ ہانکنا -

*Tandstickor*, *n.* : ( سویڈن کی ) دیا سلائی ؛ کبریت سویدی -

**Tang**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( چھینی وغیرہ کی ) نوک ( جو دستے کے اندر بٹھادی جاتی ہے ) - (۲) نوک نکالنا یا بنانا ( دستے میں بٹھانے کے لیے ) - (۳) تیز چاشنی یا بو ؛ تیزی - (۴) ( کسی چیز کی ) مخصوص کیفیت یا صفت ؛ خصوصیت -

**tangy**, *a.* : (۱) نوک دار - (۲) تیز ( مزے یا خوشبو میں ) -

**Tang**, *n.* : ایک قسم کا بحری نوسل ؛ تھانگ -

**Tang** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) بجنا ؛ بجانا ؛ ٹن ٹن ؛ چھن چھن بجنا یا بجانا - (۲) ( گھنٹی وغیرہ کی آواز سے مکھیوں کو ) بلانا یا بٹھانا - (۳) ٹن ٹن یا چھن چھن کی آواز ؛ جھنکار ( تار کی ) -

**Tangara**, *n.* : (۱) تنگارا ؛ قدیم یونان کا شہر - (۲) مٹی کی مورتیاں جو تنگارا کے مقبروں میں پائی گئی تھیں یا اس طرز کی دوسری مورتیں ( *T. statuette* ) -

**Tangent**, (-j-) *a.* & *n.* : مماس ؛ دائرے ؛ سطح وغیرہ کو صرف ایک نقطے پر چھونے والا ( خط ) -

*fly, go, off at a t.* : جو مسئلہ یا معاملہ درپیش ہے اسے چھوڑ کر یکایک کچھ اور کہنے لگنا یا کرنے لگنا ؛ یکایک بات بدل دینا -

*t.-balance* : ترازوئے مماسی ( ایک قوس کی شکل کے ڈانڈے پر جس میں مختلف درجوں کے نشانات بنے ہوئے ہوتے ہیں ؛ ایک سوئی وزن بتاتی ہے ) -

*t. of an angle* : ("*Trig. abbr. tan*" مخفف ؛ علم مثلث ) وہ نسبت جو قائم الزاویہ مثلث میں خط عمودی کے قاعدے سے ہو ؛ نسبت مماسی ؛ قدر مماسی -

**tangency**, *n.* : مماسیت -

**tangential**, *a.* : مماسی -

**tangentially**, *adv.* : مماس کی طرح سے ؛ مماس کے رخ پر -

**Tangerine**(-en) *a.* & *n.* : (۱) طنجوئی ؛ باشندۂ طنجہ ( مراکش ) - (۲) چپکی سنترہ ( طنجہ کا ) ( *T. orange* ) -

**Tanghin**(-uggin), *n.* : مدغا سکر کا ایک درخت جس کی زہریلی چھال قدیم زمانے میں بے گناہی کے ثبوت میں کھلائی جاتی تھی ؛ تن جنا -

**Tengible**, *a.* : (۱) محسوس ؛ ملموس ؛ جو چھونے سے محسوس ہو - (۲) بین ؛ واضح ؛ صاف ؛ روشن ؛ واقعی ( نرا کلا خیالی ) ( *t. advantages, schemes, distinction* ) - (۳) ( قانون ) جسمی ؛ جسمانی ؛ مجسم -

**tangibility**, **tangibleness**, *nn.* : محسوسیت ؛ لمس پذیری ؛ واقعیت ؛ بین یا واضح ہونا ؛ جسمیت -

**tangibly**, *adv.* : محسوس طریق پر ؛ صاف صاف ؛ بین طور پر -

**Tangle**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) الجھانا ؛ الجھنا ( تاروں یا بالوں کا ) - (۲) پھانسنا ؛ پھنسا دینا - (۳) پیچیدہ بنانا ؛ الجھن میں ڈالنا ( معاملے کو ) ( a tangled affair ) - (۴) گلجھٹی ؛ الجھاؤ - (۵) پیچیدگی ؛ الجھن ؛ الجھیڑا - (۶) ایک خاص طرح کا کانٹا سمندر کی تہ کے پودے ؛ جانور وغیرہ نکالنے کے لیے -

*tanglefoot* : ( امریکہ عامیانہ ) وھسکی ؛ شراب ؛ منشیات -

**tanglesome**, **tangly**, *aa.* : پیچیدہ ؛ الجھا ہوا -

**Tangle** : دیکھو Tang -

**Tango**, *n.* : جنوبی امریکہ کا ایک ناچ ؛ ٹانگو ( ناچ ) -

**Tangram**, *n.* : چینی گورکھ دھندا ؛ جس میں ایک مربع کے سات ٹکڑوں سے طرح طرح کی شکلیں بنتی ہیں -

**Tanist**, *n.* : ( تاریخ ) ( قلعائی Celtic رئیس کا ) ولی عہد ( جو

عموماً اس کے خاندان کا سب سے قوی بالغ شخص ہوا کرتا تھا) -

**Tanistry,** *n.* : ( قدیم آئرستان میں ) وراثت بالاکا انتخاب جس میں جاگیردار کے وارث کو اہل خاندان منتخب کرتے تھے -

**Tank,** *n.* : (۱) ٹنکی ؛ دھات وغیرہ کا بہت بڑا ظرف جس میں پانی یا گیس وغیرہ بھرا رہے ؛ حوضک - (۲) انجن کا وہ علاحدہ حصہ جس میں پانی بھرلیتے ہیں؛ ٹنکی ؛ حوضک - (۳) (جزائر شرق الہند) خزانۂ آب ؛ تالاب ( خصوصاً مصنوعی جس میں پانی محفوظ رکھا جائے ) - (۴) ( فوجی ) جنگی آہن پوش موٹر جس میں آدمی اور تیز کار توپیں وغیرہ ہوتی ہیں؛ ٹینک؛ قلعۂ رواں - (۵) ( تھیٹر کی اصطلاح ) ( *t. drama* ) ہنگامہ خیز ناٹک جس میں ڈوبتے کو بچانے کا منظر دکھانے میں سچ مچ کے حوض سے کام لیا جائے -

*male, female, t.*: بڑے اور چھوٹے قسم کا ٹینک -

*t. engine* : طاس دار یا حوضک دار انجن جس کے اندر پانی اور ایندھن کے گھر بنے ہوں نہ کہ علاحدہ -

**Tankage,** *n.* : (۱) حوض بھرائی ؛ حوض میں پانی وغیرہ ذخیرہ کرنے کی اجرت - (۲) حوض کی مکعب وسعت یا گنجائش ( آب ) ؛ سمائی - (۳) ایک قسم کی کھاد جو چربی سے نکالتے ہیں؛ پیلا کھاد

**Tankard,** *n.* : (۱) بڑا سا ڈھکنے دار وبالہ ( خصوصاً چاندی یا جست کا ) جس میں شراب پی جاتی تھی - ( ۲ ) بڑا پیالہ بھر - ( *a t. of ale* )

*cool t.* : دیکھو Cool -

*t. turnip* : ولایتی شلجم جس کی جڑ بڑی اور عموماً زمین کے اوپر تک نکلی ہوتی ہے -

**Tanker,** *n.* : حوضدار ؛ روغن بردار ( جہاز ) جس میں تیل بھرنے کا حوض بنا ہوتا ہے -

**Tanner** : دیکھو Tan -

**Tanner,** *n.* : ( عامیانہ ) چھہ پینس کا سکہ -

**Tannic,** *a.* : شاہ بلوط کی چھال کا ؛ کسے کا -

*t. acid* ( also tannin ), *n.* : ٹینک ایسڈ ؛ ٹنین ( کسے وغیرہ کا تیزاب جو چمڑا کمانے اور دواؤں کے کام آتا ہے ) -

**tannate,** *n.* : ٹنین کا نمک -

**tanniferous,** *a.* : مرکب جس میں ٹنین کا جز کم اور اکسیجن وغیرہ کا زیادہ ہو -

**Tanrec:** دیکھو Tenrec -

**Tansy**(zi), *n.* : ٹنزی؛ ایک خوشبودار بوٹی جس کے پھول زرد اور پتیاں کڑوی اور دندانے دار ہوتی ہیں ( دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے اور کھانے میں ڈالی جاتی ہے ) -

**Tantalize,** *v. t.* : ترسانا ( امید یں یا لالچ دے دے کر ) ؛ ستانا ؛ کلپانا -

**tantalization,** *n.* : ترسانا یا ترسایا جانا -

**tantalizingly,** *adv.* : ترساتے ہوئے -

**Tantalum,** *n.* : ٹنٹالم ؛ ایک کمیاب دھات جو برقی چراغوں کے موصل کے طور پر استعمال ہوتی ہے -

**Tantalus,** *n.* : (۱) ٹنٹالوس ؛ یونانی افسانوں میں ذیوس دیوتا کا بیٹا جو ڈاڈی پانی میں کھڑا ہے مگر جب پانی پینے جھکتا ہے تو پانی نیچے اتر جاتا ہے - (۲) لق لق کی بعض قسمیں - (۳) بوتلوں کی کھلی الماری جس میں ایک سلاخ لگی ہوتی ہے جسے مقفل کرنے کے بعد بھی بوتلیں باہر سے نظر آتی ہیں -

*T. -cup* : ایک طرح کا کھلونا جس میں انسانی تصویر کے جھکنے اور اٹھنے سے سیفین کا اصول سمجھایا گیا ہے -

**Tantamount,** *a.* : مساوی ؛ برابر ؛ مرادف ( *his message was t. to a flat refusal* ) -

**Tantara,** *n.* : بگل یا ترم کی آواز -

**Tantivy,** *n. a, adv, & v. i.* : (۱) ( قدیم ) شکاریوں کی آواز ؛ زٹیل - (۲) دوڑ ؛ جھپٹ - (۳) تیز ؛ تیزی کا - (۴) تیزی سے - (۵) جھپٹنا ؛ دوڑ پڑنا -

*Tantra, n.* : تنترا ؛ سنسکرت کی مقدس کتابیں جن میں زیادہ تر سحر و نیز نجات کا ذکر ہے -

**tantrism,** *n.* : تنتروں کے نظریات -

**tantrist,** *n.* : تنتری ؛ تنتروں کا معتقد -

**Tantrum,** *n.* : غصہ ؛ جذبہ ( سخت غصے کا ) ( *is in, went into, her tt.* ) -

**Taoism** (taho-, tow-), *n.* : مذہب تاو ؛ چینی حکیم لاوتزے کا مذہب یا شریعت جس کا تقریباً ۵۰۰ ق م میں آغاز ہوا -

**Tap,** *n. & v. t.* : (۱) ٹونٹی ؛ جس سے پیپے میں شراب وغیرہ نکالیں - (۲) ڈاٹ ؛ ٹپینٹی - (۳) ( شراب کی خاص قسم کی ) کشید ( *an excellent t.* ) - (۴) شراب کا کمرہ ( کلال خانے یا ہوٹل میں ) (*you know the t.* (or) *t. room*) - (۵) پیچ تراش؛ جس سے کسی چیز کے اندر چوڑیاں یا پیچ بنائے جائیں - (۶) کاگ یا ڈاٹ لگانا ( پیپے میں ) ؛ ڈاٹ دینا - (۷) برمانا ؛ چھیدنا ؛ ( پیپے سے شراب وغیرہ لینے کے لیے ) ؛ پیپے میں چھید کر کے نکالنا ( شراب ) - (۸) ( جراحی ) پیپ نکالنا؛ مواد نکالنا ؛ (اس غرض سے ) عمل جراحی کرنا - (۹) رس لینا ( درخت کی شاخ میں سوراخ کر کے ) - (۱۰) پھیل جانا؛ تعلقات پیدا کرنا ؛ کاروبار پھیلانا ( کسی علاقے میں ) - (۱۱) رجوع کرنا ؛ درخواست کرنا ( کسی شخص سے کسی کام کے لیے ) - (۱۲) چھیڑنا ( کسی مضمون کو ) - (۱۳) برقی روکا رخ بدل دینا ( برقی پیام ازالینے کی غرض سے ) - (۱۴) چوڑیاں بنانا ؛ پیچ بنانا ( کسی چیز کے اندر ) -

*on t.* : (۱) ڈاٹ لگا ہوا ( پیپا ) - (۲) ( شراب کے متعلق ) ڈاٹ دار پیپے میں کہ جب چاہیں نکال لیں -

*t. -borer* : برما ؛ جس سے پیپے میں گاودم سوراخ کرتے ہیں -

*t. -room* : شراب کا کمرہ ؛ کلال خانے یا ہوٹل میں -

*t. -root* : موسلی ؛ جڑ کا اصلی یا بڑا حصہ -

**Tap,** *v. t. & i. & n.*: ( ۱ ) کھٹ کھٹانا ؛ کھٹ کھٹ کرنا ؛ دھم دھم کرنا ؛ ٹھوکنا ( ماتھا ) ؛ ( *t. the door with your knuckles, pavement with your stick, tapped his forehead knowingly* ) - (۲) کھٹ سے مارنا ( *against* ) - ( *tapped his stick against the window* ) کے ساتھ ( "at" کے ساتھ ) ؛ (۳) دستک دینا ( دروازے پر ) ؛ تھپکی دینا - (۴) ( جوتے کی ایڑی پر ) چمڑا لگانا - (۵) دستک ؛ تھپکی ؛ کھٹ کھٹ کی آواز - (۶) ( صیغۂ جمع میں ) ( فوجی چھاؤنی میں ) کھانے کی گھنٹی یا پکار - (۷) ( امریکا ) ( چھاؤنی میں رات کے وقت روشنی بجھانے کی ) نوبت یا نقارہ -

*t. -dancing* : ایشیائی طرز کا ناچ جس میں پیر زمین یا کوبی؛

یر مارتے جاتے ھیں -

*Tapa*, *n.* : جزائر بحرالکاهل کے ایک درخت کی چھال جس سے کپڑے ، چٹائیاں وغیرہ تیار کرتے ھیں ؛ ٹاپا چھال -

**Tape**, *n. & v. t.* : (۱) فیتہ ؛ پتلی سی نواڑ جس سے ناپنے یا پارسل وغیرہ باندھنے کا کام لیتے ھیں - (۲) فیتے کی حد ؛ فیتہ جو گھڑ دوڑ کی منزل کے ستونوں کے درمیان تنا ھوتا ھے - (۳) پتا جو کلوں میں چرخیوں پر چڑھا ھوتا ھے - (۴) کاغذ کی مسلسل دھجی جس پر تار چھپتا جاتا ھے؛ چھاپ فیتہ - (۵) ناپنے کا فیتہ - (۶) فیتے کی شکل کا کیڑا جو معدے کی نالی میں ھوتا ھے؛ کینچوا - (۷) (عامیانہ) شراب - (۸) فیتہ لگانا یا باندھنا - (۹) (اوراق' فیتے سے) جوڑنا ؛ شیرازہ بندی کرنا - (۱۰) (عامیانہ) (کسی شخص کو دیکھ کر) بھانپ لینا (کہ کس قسم کا آدمی ھے) -

*breast the t.* : (مجازاً) دوڑ جیتنا ؛ فیتہ جا لینا -

*I have got you taped* : میں نے بھانپ لیا ھے کہ کس قسم کے آدمی ھو اور کیا چاھتے ھو -

*red t.* : دیکھو Red -

*t.-line, t. -measure* : ناپنے کا فیتہ ؛ پیمائش فیتہ -

*tapeworm* : فیتے کی شکل کے کرم جو آدمی اور بڑے جانوروں کی غذا کی نالی میں پائے جاتے ھیں؛ کینچوا -

**tapeless**, *a.* : بے فیتے کا -

**Taper**, *n. a. & v. i. & t.* : (۱) شمع ؛ موم بتی - (۲) (اب صرف شعر یا خطابت میں مستعمل ھے) مخروطی ؛ گاؤدم ( *t. fingers* ) - (۳) (اکثر "*off*" کے ساتھ) گاؤدم بنانا یا ھو جانا ؛ مخروطی شکل کا بنانا یا ھو جانا - (۴) پتلا ھوتے جانا ( *the upper part tapers, is tappered off to a point* ) -

**taperingly**, *adv.* اس طور پر کہ گاؤدم ھوتا جائے -

**taperness**, *n.* : مخروطی شکل ؛ مخروطیت ؛ نکیلا پن -

**taperwise**, *adv.* : مخروطی شکل میں -

**Tapestry** *n.* : مشجر ؛ قالی بانت ؛ موٹا بنا ھوا کپڑا جو آرائش کےلیے دیواروں پر لٹکاتے ھیں یا غلاف وغیرہ کے کام آتا ھے-

*Bayeux t.* : مرقع بایوی ؛ مشجر کے لپٹے ھوئے خریطے جن پر ولیم اول کے واقعات زندگی کی تصویر بنی ھوئی ھیں اور جو مقام بایو فرانس میں محفوظ ھیں ) -

*Russian t.* : ایک طرح کی سنی یا کتان جس کے پردے دروازے میں لٹکاتے ھیں -

( - ) **tapestried**, *a.* : مشجر سے منڈھا ھوا ؛ مشجری -

**Tapioca**, *n.* : ٹیپو کا ؛ کساوا کی سوجی ؛ ایک طرح کی سوجی جو جزائر غرب الہند کے پودے کساوا ( *cassava* ) وغیرہ سے نکالی جاتی ھے -

**Tapir**, *n.* : تاپیر ؛ برازیل کا ایک سم دار جانور جو کچھ سور سے اور کچھ گینڈے سے مشابہ ھوتا ھے -

**tapiroid**, *a. & n.* : تا پیر یہ ؛ تا پیر نما -

*Tapis* ( -pe, also tapis ), *n.* : ( قدیم فرانسیسی ) قالین ( اب صرف مندرجہ ذیل محاوروں میں مستعمل ھے ) -

*be on the t.* : ( کسی موضوع یا مبحث کا ) زیر غور ھونا ؛ زیر بحث ھونا -

*come on the t.* : زیر بحث آنا ؛ معرض غور میں آنا -

**Tapotement** ( -tm- ), *n.* : رگڑ ؛ گھسا ( مالش کا ) -

**Tappet**, *n.* : کھٹکا ؛ دستکی ؛ ٹپ ؛ مشین کا ایک پرزہ جس سے وقفے کے ساتھ حرکت پیدا ھوتی ھے -

*t. loom* : دستکی کرگھا یا کرگہ جس میں دستکی کے زور سے ھتوڑیاں کام کرتی ھیں -

**Tap rate**, *n.* : ( مالیات ) شرح حالیہ ؛ برطانی خزانے کے زاید تمسکات کی رائج الوقت شرح -

**Tapster**, *n.* : شراب فروش جو ھوٹل یا شراب خانے میں ( ٹونٹی دار پیپے سے نکال کر ) شراب بیچتا ھے -

**Tapu** : دیکھو Taboo -

**Tar**, *n. & v. t.* : قیر ؛ کول تار ؛ تار کول -

*a touch of the t.- brush* : ( مجازاً ) حبشی خون کی آمیزش ( جو رنگ سے ظاھر ھو ) -

*t. and feather* : بدن پر تارکول پھیر کر پر چپکا دینا ( بطور سزا ) -

*t. -board* : مقوی ؛ ملت کی مضبوط دفتی جو جلد ساز استعمال کرتے ھیں -

*t. macadam (tarmac)* : ( سڑک کوٹنے کی ) تارکولی روڑی؛ کول تار ملے ھوئے پتھر وغیرہ کا ریزہ -

*t. -water* : ( ۱ ) آب قیر جو دوا میں مستعمل ھے - ( ۲ ) تارکول اور امونیا ملا ھوا پانی جو گیس بنانے میں حاصل ھوتاھے-

*tarred with the same brush* or *stick* : ( ایک شخص میں ) اس قسم کے عیب موجود ھونا ( جیسے دوسرے میں ) ؛ ایک ھی تھیلی کے چٹے بٹے ھونا -

**Tar**, *n.* (also jack t. ), : جہاز کا ملازم؛ ملاح -

**Taradiddle, tarra-**, *n.* : ( روز مرہ ) جھوٹی بات ؛ بے پر کی ؛ گپ ؛ گڑھنت -

**Tara** ( -fern ), *n* : نیوزی لینڈ کا ایک بڑا فرن درخت جو ترکاری کے طور پر بھی استعمال ھوتا ھے ؛ تارا فرن -

**Tarantass**, *n.* : روسی بگی ؛ چوپیہ -

**Tarantella, -elle** ( -el ), *n.* : (۱) ترنتیل ؛ چک پھیری ناچ ( جو پہلے رقص مانیا یعنی جنون رقص کا علاج سمجھا جاتا تھا ) - (۲) گت جو اس ناچ کے ساتھ بجتی ھے -

**Tarantism**, *n.*: ناچ روگ؛ رقص مانیا؛ جنون رقص (جو لوگوں کے خیال میں تارنتولا کی مکڑی کے کاٹنے سے ھو جاتا تھا ) -

**Tarantula**, *n.* : (۱) جنوبی یورپ (خصوصاً شہر تارنتو) کی ایک بڑی مکڑی ؛ تارنتولی مکڑی جس کی نسبت یہ خیال تھا کہ اس کے کاٹنے سے ایک قسم کا جنون ھو جاتا ھے جس میں انسان ھر وقت ناچتا ھے - (۲) مکڑی کی بعض اور قسموں کا نام -

**tarantular**, *a.* : ( تارنتولی کی ) مکڑی کا؛ مکڑی کا سا -

**Taratantara**, ( or -tara ) *n.* : قرنا یا ترم کی آواز ؛ دھوتوتو ؛ دھوتو -

**Taraxacum**, *n.* : (۱) دندانہ دار پتوں والے درختوں کی بعض قسموں کا نام جن میں ککروندا بھی داخل ھے ؛ شیردندان - ( ۲ ) ٹارا کسیکم ؛ طرخشقون ؛ ایک دوا جو شیر داندان سے حاصل ھوتی ھے -

**Tarboosh**, *n.* : طربوش ؛ اونچی باڑ کی ترکی ٹوپی -

**Tardamente**, *adv.* : ( موسیقی کی ہدایت ) آہستہ آہستہ -

**Tardenoisean**, *a.* : ( آثار قدیمہ ) عہد حجر وسطی کا ؛ حجری الوسطی - ( تاردینوا جس کی نسبت سے یہ لفظ بنا ہے فرانس کا ایک مقام ہے جہاں اس عہد کے آثار موجود ہیں) -

**Tardigrade**, *a. & n.* : ( حیوانیات ) بطی السیر ؛ سست خرام ( جانور ) -

**Tardo**, *a. & adv.* : ( موسیقی کی ہدایت ) آہستہ آہستہ -

**Tardy**, *a.* : ( ۱ ) سست ؛ کام میں دیر کرنے والا - (۲) دیر میں آنے یا واقع ہونے والا ؛ دیر کا ؛ بعد از وقت ؛ جس میں تاخیر یاتعویق ہوگئی ہو (*t. retribution, reform, amends*) - ( ۳ ) متامل ؛ ہچکچانے والا ؛ ( کسی کام کے کرنے میں ) تامل کا ( انداز ) -

**tardily**, *adv.* : سستی سے؛ بہ تعویق ؛ تاخیر سے ؛ ہچکچاتے ہوئے ؛ رکتے ہوئے -

**tardiness**, *n.* : سستی ؛ تاخیر؛ تعویق ؛ تامل یا ہچکچاہٹ -

**Tare**, *n.* : موٹھ کی قسم کا دانہ جو چارے کے کام آتا ہے -

**Tare**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) دھڑا ؛ ظرف کا وزن جو مال کے وزن سے کم کردیا جاے؛کردا؛ کٹوتی (*real, customary, average, t.*) - ( ۲ ) موٹر گاڑیوں کا اصلی وزن جس میں تیل وغیرہ شامل نہ ہو ؛ وزن صحیح - ( ۳ ) ( کیمیا ) دھڑا ؛ وزن ظرف - ( ۴ ) ( فعل ) دھڑا نکالنا ؛ کردا معلوم کرنا -

*t. & tret* : حساب کا قاعدہ جس سے اصلی وزن اور دھڑا نکالتے ہیں ؛ ( وزن ) ظرف و مظروف -

**Targe** : دیکھو Target -

**Target(-g-)**, *n.* : (۱) نشانہ ؛ ہدف ؛ گلمزی ؛بلزی؛ جس پر نشانہ لگاتے ہیں ؛ چاند - ( ۲ ) ( مجازاً ) ہدف ؛ نشانہ ( ملامت ' طعن ' پھبتی ' وغیرہ کا ) - ( ۳ )( ریل کا ) چھوٹا گول سگنل؛ نیچا ہتھا ؛ ( بھیڑ کا ) اوپر کا دھڑ ؛ گردن اور سینہ ( ملا ہوا ) - ( ۴ ) چھوٹی ڈھال ؛ سپرچہ ؛ پھری ( " *targe* ")-

*t.-card* : چاند ماری کی کتاب ؛ ہدف نامہ جس میں تیر اندازی کی کیفیت درج کی جاتی ہے -

*t.ship* : چاند ماری کا یا مشقی جہاز ( عموماً پرانا ) جس پر نشانے کی مشق کرتے ہیں -

**targeted**, *a.* : سپربند ؛ پھری لیے یا لگاے ہوے -

**Targum**, *n.* : تفسیر توراۃ؛ ترجم ( قدیم کلدانی یا ارامی زبان میں)-

**Targumic, Targumistic**, *aa.* : تفسیرتوراۃ کےمتعلق-؛ترجمی-

**Targumist**, *n.* : مفسر توراۃ ؛ عالم ترجمات -

**Tariff**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) فہرست محاصل بھری ؛ جس میں در آمد و بر آمد مال کے محصول کی شرح درج ہو ؛ فرد محاصل؛ محصول نامہ- (۲) مجموعی محاصل در آمد و بر آمد ( مجموعی کروڑ گیری کی مجموعی رقم ) - ( ۳ ) قانون محاصل ؛ قانون کروڑ گیری - ( ۴ ) محصول در آمد یا بر آمد ( جو کسی قسم کے مال پر لگایا جاے ) - ( ۵ ) شرح نامہ ؛ نرخ نامہ ؛ اجرت یا قیمت یا کراے کی فرد ( *railway, telegraph, refreshment* *room t.* ) - ( ۶ ) محصول مقرر کرنا ؛ فرد محاصل بنانا ؛ محصول نامہ تیار کرنا ( ہر قسم کے مال کا ) - ( ۷ ) ( مال کی ) قیمت تشخیص کرنا ؛ آنکنا -

*preferential t.* : محاصل رعایتی جو دوستدار ممالک سے لیے جائیں -

*retaliatory t.* : انتقامی یا جوابی محاصل ( وہ محصول جو دوسرے ملک کے جواب میں لگاے جائیں جو اس نے لگاے ہیں)-

*t. reform* : اصلاح محاصل ؛ توازن محاصل ( برطانیہ میں بے قید تجارت کے مخالف اپنی تحفظی پالسی کو اس نام سے موسوم کرتے تھے ) -

*t. wall* : دیوار محاصل ؛ بیرونی تجارت کی روک جو بھاری محصول لگا کر پیدا کی جاے تاکہ ملک کی تجارت اس کے اندر محدود رہے -

**Tarlatan**, *n.* : باریک ململ -

**Tarn**, *n.* : چھوٹی پہاڑی جھیل -

**Tarn** : دیکھو Tern -

**Tarnal, Tarnation**, *aa. & advv.* : ( ۱ ) ( امریکہ عامیانہ ) ( تنفر ' تحقیر یا غصے کا کلمہ ) کم بخت؛ منحوس - ( ۲ ) پرلے سرے کا ؛ نہایت ؛ بہت ( عموماً بری صفات کے لیے ) -

**Tarnish**, *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) دھندلا کرنا ؛ ماند کرنا ؛ بے آب کردینا ؛ دھندلا یا ماند پڑجانا؛ آب جاتی رہنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) نام یا آبرو کو بٹہ لگانا؛ داغ لگانا (*a tarnished reputation*)- ( ۳ ) دھندلا پن ؛ بے آبی ؛ بے رونقی ؛ داغ ؛ دھبا - ( ۴ ) ( معدنیات ) داغ ؛ میل ( جو معدنی شے پر جم جاے ) -

**tarnishable**, *a.* : میلا ہوجانے والا ؛ داغ پذیر ؛ کدورت پذیر-

**Taro**, *n.* : گرم خطوں کے بعض پودے جو " *arum* " کی مثل ہوتے ہیں اور ان کی جڑیں کھانے کے کام آتی ہیں ؛ تارو -

**Taroc, -ot(-o)**, *n.* : ( ۱ ) ۷۸ پتوں کے تاش کا ایک کھیل ؛ اٹھتریا - ( ۲ ) اس تاش کا کوئی پتا -

**Tarpan**, *n.* : تاتار کا جنگلی گھوڑا ؛ ترپان ؛ ترکی ؛ قبچاقی -

**Tarpaulin**, *n.* : ( ۱ ) ترپال ؛ رال چڑھایا ہوا ٹاٹ یا کرمچ - ( ۲ ) اس کا بڑا سا ٹکڑا ؛ ترپال - ( ۳ ) ملاح کی داغ دار تیلیا ٹوپی - ( ۴ ) ( روز مرہ ) ملاح ؛ جہازی ؛ جہاز کا ملازم -

**Tarpeian** *a.*, *T. rock* : تارپی یا تار پیوسی ( چٹان ) جس پر سے قدیم رومی مجرموں کو گرا کر ہلاک کرتے تھے -

**Tarpon**, *n.* : ایک قسم کی مچھلی جو ریاست ہاے متحدہ امریکہ کے جنوبی ساحل پر پکڑی جاتی ہے ؛ ترپن -

**Tarradiddle** : دیکھو Tara -

**Tarragon**, *n.* : طرخون ؛ ایک پودا جو اچار وغیرہ بنانے میں کام آتا ہے اور اس سے طرخونی سرکہ بناتے ہیں -

**Tarragona**, *n.* : طرخونہ ؛ مئے ارغوانی ؛ اسپین کی ایک ہلکی شراب -

**Tarras**, *n.* : ملاحظہ ہو Trass -

**Tarrock**, *n.* : ( ۱ ) مرغابی کا بچہ ؛ بط کا بچہ - ( ۲ ) مرغابی کی ایک خاص قسم -

**Tarry**, *a.* : ( ۱ ) رال یا تارکول کا - ( ۲ ) رال کا سا - ( ۳ ) جس پر رال یا تارکول لگا ہو -

**Tarry**, *v. i. & t.* : (۱) ( صرف انشاپردازی میں ) ٹھہرنا ؛ قیام کرنا ؛ مقیم ہونا - (۲) ٹھہرنا ؛ توقف کرنا ؛ ( for کے ساتھ ) انتظار کرنا - (۳) راہ دیکھنا ؛ منتظر ہونا - (۴) دیر لگانا ؛ دیر میں آنا یا پہنچنا -

**Tarsia**, *n.* : رنگ برنگ کے منقش چوبی کام کی ایک وضع

ترسیا کا کام -

**Tarsier,** *n.* : تخنہ پا ؛ ایک قسم کا افریقی لنگور جس کا پاؤں چپٹا ھوتا ھے اور رات کو نکلتا ھے -

**Tarsus,** *n.* ( pl.-i ) : (۱) ٹخنے کی ھڈیاں؛ عظام قدم - (۲) پرند کا ٹخنا ؛ ساق - (۳) ( حشریات ) ( کیڑے کے پیر وغیرہ کا ) سرا- (۴) پپوٹے میں رگوں کا جال ؛ پپوٹا جال -

**tarsal,** *a.* : (۱) ٹخنے کی ھڈیوں کا - (۲) پپوٹا جال کا -

**tarsi-, tarso-,** comb. : اجزائے ترکیبی مذکورہ بالا معنی میں -

**Tart,** *a.* : (۱) کھٹا ؛ ترش ؛ ( مزے میں ) تیز- (۲) تیز ؛ چڑچڑا ( مزاج ) ؛ ترش روئی کا ( انداز ) - (۳) دندان شکن ' چبھتا ھوا ' تلخ ( جواب وغیرہ ) -

**tartly,** *adv.* : (۱) ترشی یا تیزی لیے ھوئے - (۲) ترش روئی سے ؛ سختی سے ؛ جھڑک کر -

**tartness,** *n.* : ترشی ؛ تیزی ؛ ترش روئی ؛ سختی ؛ تلخی ( جواب کی ) -

**Tart,** *n.* : (۱) میٹھا سموسہ جس میں سیب وغیرہ پھل کاٹ کر بھرے ھوں - (۲) ( عامیانہ ) جوان لڑکی ؛ عورت ؛ خصوصاً آوارہ عورت -

*apple, cherry, -t.* : سیب سموسہ ؛ شاہ دانہ سموسہ -

*jam t.* : جام ٹارٹ ؛ ایک قسم کا چھوٹا کیک جس پر جام لگا ھوتا ھے -

**tartlet,** *n.* : چھوٹا میٹھا سموسہ -

**Tartan,** *n.* & *a.* : (۱) چار خانہ اونی کپڑا خصوصاً وہ جسے اسکاٹستان کے پہاڑی علاقوں کے لوگ پہنتے ھیں - (۲) اسی طرز کا اونی کپڑا -(۳) اسکاٹستان کا چار خانہ کپڑا جس کی ھر قبیلے میں ایک مخصوص بناوٹ ھوتی ھے - (۴) اسکاٹستان کے پہاڑی علاقوں کا رھنے والا ؛ پہاڑی اسکاٹی - (۵) اس علاقے کا رھنے والا سپاھی ؛ گھاگھرے والا سپاھی -

**Tartan,** *n.* : ایک مستول کی کشتی جو بحیرۂ روم میں چلتی ھے -

**Tartar,** *n.* : (۱) درد ؛ شور ' پوٹاش اور چونے کا مرکب جو شراب کے پیپے میں جما رہ جاتا ھے - (۲) دانت کا میل ؛ زردی جو دانت پر جم جاتی ھے -

*cream of t.* : دیکھو Cream -

*t. emetic* : ایک قے آور یا مسہل دوا ؛ پوٹاشیم اور سرمے کا شورہ

**tartaric, tartarous,** *aa.* : (۱) درد یا شور کا یا اس سے مشابہ - (۲) شور آمیز -

**tartarization,** *n.* : (۱) شور ملانا یا ملایا جانا - (۲) شور بننا یا جمنا -

**tartarize,** *v. t.* : شور ملانا یا ڈالنا ( کسی چیز میں ) -

**Tartar, Tatar** (tah-) *a.* & *n.* : (۱) تاتاری ؛ تاتار کا ( باشندہ ) - (۲) ( مجازاً ) وحشی ؛ نامانوس ( آدمی ) -

*catch a t.* : زیادہ طاقتور حریف سے جا بھڑنا یا سابقہ پڑنا ؛ سیر کو سوا سیر ملنا

**Tartarian,** *a.* ( Tar- ) : تاتاری

**Tartarus,** *n.* : ( یونانی دیومالا ) طرطروس ؛ دوزخ کے نیچے کا گڑھا ؛ سقر -

**Tartarean,** *a.* : سقری ؛ طرطروسی -

**Tartrate,** *n.* : ٹارٹریٹ ؛ تیزاب شوری کا نمک -

**Tartuf(f)e** (-oof, or as F.) *n.* : ترتوف (ت) ؛ (مولیر کے مشہور فرانسیسی ناٹک کا ) ریاکار زاھد ؛ بگلا بھگت -

**Tartuf(f)ism,** *n.* : ترتوفیت ؛ زھد ریائی -

**Tasimeter,** *n.* : مقیاس موسم ؛ بجلی کا آلہ جس سے موسم وغیرہ کے تغیرات معلوم ھوتے ھیں -

**tasimetric,** *a.* : مقیاس موسم کا -

**Task,** *n.* & *v. t.* : (۱) مقررہ کام ؛ کار مفوضہ ؛ کام جو کسی کے سپرد کیا جائے - (۲) سبق ( جو مدرسے میں پڑھا یا تیار کیا جائے ) ؛ مدرسے کا کام - (۳) کام (جو خود اپنے ذمے لے لیا جائے ) ( *undertook the t. of classification* ) - (۴) کام تفویض یا مقرر کرنا ؛ (کام) سپرد کرنا - (۵) دبا کے کام لینا؛ سخت محنت لینا ؛ زیادہ بوجھ ڈالنا -

*take person to t.* : مواخذہ کرنا ؛ تنبیہ کرنا ( کسی کام کے بارے میں ) -

*taskmaster, -mistress* : ( دبا کر ) کام لینے والا یا والی -

**Tasmanian,** *a.* : تسمانی ؛ تسمانیا کا رھنے والا -

*T. devil* : تسمانی بن بلاؤ ؛ بلی کی قسم کا گوشت خوار جانور جو درخت پر رھتا ھے -

*t. wolf* : تسمانی بھیڑیا ؛ بھیڑیے کی قسم کا گوشت خوار جانور -

**Tass;** *n.* : ( اسکاٹستان ) ( برانڈی وغیرہ کا ) چھوٹا گھونٹ؛ چسکی-

**Tassel,** *n.* & *v. t.* (-ll-) : (۱) پھندنا ؛ جھالر ( ڈورے جو ٹوپی یا گدوں وغیرہ کے کناروں سے لٹکتے رھتے ھیں ) - (۲) پودوں کے اوپر پھولوں کا گچھا ؛ طرہ ( خصوصاً مکئی کے پودے کا ) - (۳) فیتہ ( جو کتاب میں نشانی کے لیے لگا دیتے ھیں ) ؛ نشان فیتہ ؛ نشانی - (۴) دیکھو ( Torsel ) - (۵) پھندنا لگانا ؛ جھالر لگانا - (۶) ( پودے کو توت دینے کے لیے ) طرے چھانٹنا

**Taste,** *v. t.* & *i.* : (۱) چکھنا - (۲) کسی چیز کے چکھنے کا کام کرنا ( فرض منصبی کے طور پر ) (*he tastes for Smith & co.*)- (۳) ذرا سا کھانا ؛ چکھنا ؛ منہ پر رکھنا - (۴) ذائقہ یا مزہ محسوس کرسکنا ( *can t. nothing when you have a cold* ) - (۵) ( قدیم ) مزا لینا ؛ لطف اٹھانا ( *cannot t. a joke against himself* ) - (۶) مزا دیکھنا ؛ تجربہ ھونا ؛ تجربے میں آنا ( *has never tasted of success* ) - (۷) چاشنی رکھنا ؛ مزا ھونا ( لغوی اور مجازی دونوں معنی میں ) ( *his writings t. of the school* ) -

**tastable,** *a.* : جو چکھا جاسکے -

**Taste,** *n.* : (۱) مزہ ؛ ذائقہ ( جو کسی چیز کے کھانے یا چکھنے سے زبان کو محسوس ھو ) - (۲) قوت ذائقہ - (۳) ( قدیم ) چکھنا ؛ چکھائی - (۴) بانگی ؛ نمونہ ( ذرا سا حصہ جو بطور نمونہ دیا جائے ) ( *give him a t. of the whip* ) ؛ مزہ - (۵) پسند ؛ شوق ؛ مذاق ( *has no t. for sweet things* ) - (۶) ذوق ؛ مذاق ( خصوصاً فنون لطیفہ یا ادبیات میں ) -

*add pepper &c. to t.* : مرچیں وغیرہ اتنی ڈالنا جو پسند یا مذاق کے مطابق ھوں -

*a man of t.* : صاحب ذوق شخص -

*composed in admirable t.* : اس کے لکھنے میں حسن ذوق

سے کام لیا گیا ہے ؛ بہت لطیف انداز میں لکھا گیا ہے -

*false t.* : ناقص مذاق ؛ بد ذوقی -

*the remark was in bad t.* : بد مذاقی کی بات تھی ؛ ناشائستہ بات تھی -

*true t.* : صحیح مذاق ؛ ذوق سلیم -

**Tasteful**, *a.* : (۱) صاحب ذوق؛ با مذاق (شخص) - (۲) مذاق سلیم کے مطابق ؛ دلپسند ؛ دلپذیر ؛ لطیف ؛ نفیس ؛ خوشنما ؛ پسندیدہ -

**tastefully**, *adv.* : خوشنمائی سے ؛ نفاست کے ساتھ ؛ خوش سلیقگی سے -

**tastefulness**, *n.* : دلپسندی ؛ نفاست ؛ خوشنمائی -

**Tasteless**, *a.* : (۱) بےمزہ ؛ بے ذائقہ - (۲) پھیکا؛ سیٹھا- (۳) محروم ذائقہ ؛ عدیم الذائقہ ؛ جس میں قوت ذائقہ نہ ہو - (۴) بے ذوق ؛ بد مذاق ( جس کو فنون لطیفہ وغیرہ کا کوئی ذوق نہ ہو ) - (۵) مذاق سلیم کے خلاف ؛ نا پسندیدہ ؛ ناشائستہ ( گفتار ' کردار وغیرہ ) -

**tastelessly**, *adv.* : بے مزگی سے ؛ پھیکے پن سے ؛ بے ذوقی سے یا بد مذاقی سے ؛ ناشائستہ طور پر -

**tastelessness**, *n.* : بے مزگی ؛ سیٹھا پن ؛ پھیکا پن ؛ بے ذوقی ؛ بدمذاقی ؛ ناشائستگی -

**Taster**, *n.* : (۱) مذکورہ بالا افعال کا اسم فاعل - (۲) وہ شخص جس کا کام یہ ہو کہ شراب چائے وغیرہ کو چکھکر حسن و قبح بتائے ؛ مے چش ؛ چائے چش ؛ مزہ چش - (۳) (مجازاً) وہ شخص جو ناشر کتب کی طرف سے کتابوں کے مسودے پڑھنے پر مقرر ہو ؛ ناقد - (۴) (تاریخ) خاصہ چش ؛ جو بادشاہوں وغیرہ کے کھانے سے پہلے خود چکھہ لیتا تھا کہ انہیں زهر کا وهم نہ رهے- (۵) ساغر مے چش ؛ مے چشوں کا چھوٹا پیالہ - (۶) (آلہ) پنیر چش ؛ جس سے پنیر کے اندر کا گول سا ٹکڑا نمونے کے لیے نکالتے هیں -

**Tasty**, *a.* : (۱) (بول چال) خوش ذائقہ ؛ مزہ دار ؛ لذیذ - (۲) (اب سوقیانہ) با سلیقہ ؛ نفیس (لباس یا آرائش وغیرہ)-

**tastily**, *adv.* : (بول چال) لذیذ طور پر ؛ (سوقیانہ) نفاست سے ؛ سلیقے سے -

**Tat**, *v. i. & t.* : جھالر گوتھنا ؛ گوتھواں کشیدے کا کام کرنا -

**Tat**, *n.* : ٹٹو ؛ یابو -

**Tata** (tah' tah) int. : ( بچوں کی زبان اور بول چال ) خدا حافظ ؛ فی امان اللہ -

**Tatar**, ملاحظہ ہو Tartar -

**Tate Gallery**, *n.* : ٹیٹ گیلری ؛ لندن کا ایک مشہور تصویر خانہ جس میں برطانوی مصوروں کی تصاویر نمائش کے لیے رکھی رهتی هیں -

**Tatou** (tahtoo), *n.* : دیکھو Armadillo -

**Tatter**, *n.* ( usu. in pl. ) : (۱) ( عموماً صیغۂ جمع میں ) چیتھڑا ؛ پرزہ؛ دھجی ( کپڑے یا کاغذ کی ) - (۲) خستہ حال؛ چیتھڑے لگا ( شخص ) ؛ گدڑیا ( tatterdemalion ) -

**tattered, tattery**, *aa.* : پھٹا ہوا ؛ پارہ پارہ ؛ پھٹا پرانا -

**Tattersall's**, *n.* : ٹیٹر سال ( لندن کا وہ بازار جہاں گھڑ دوڑ کے گھوڑوں کی خرید و فروخت ہوتی ہے اور بازیاں بدی جاتی هیں ؛ R. Tattersall لندن کے اس بازار کا بانی تھا ) -

*knows his T. better than his Greek Testament*: یونانی انجیل بھول گیا ٹیٹر سال یاد ہے -

**Tatting**, *n.* : جھالر گوتھنے کا کام ؛ گوتھواں کشیدے کا کام -

**Tattle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) بک بک کرنا ؛ فضول بکواس کرنا ؛ زٹل هانکنا - (۲) بک بک؛ بکواس ؛ گپ شپ ' واهی تباهی باتیں - (۳) ( کوئی بات ) بے سوچے سمجھے کہہ ڈالنا ؛ بکواس میں کہہ جانا -

**tattlingly**, *adv.* : بکواس کرتے ہوئے؛ زٹل هانکتے ہوئے -

**Tattler**, *n.* : (۱) باتونی ؛ یاوہ گو ؛ بک بک کرنے والا - (۲) اسٹیل اور ایڈیسن کا مشہور رسالہ - ( قدیم هجے *Tatler* )

**Tattoo**, *n. & v. i.* : (۱) (فوجی) (۱۰ بجے) رات کی نوبت ؛ ترنا یا نقارے کی آواز کہ سپاهی اپنے اپنے مقام پر آجائیں ؛ شب نامے - (۲) (میز وغیرہ پر) انگلیوں سے جلدی جلدی اور بار بار کھٹ کھٹ کرنا ؛ انگلیوں سے طبلہ سا بجانا -

*beat the devil's t.* : انگلیوں سے طبلہ سا بجانا ( شغل کے طور پر ) -

**Tattoo**, *v. t. & n.* : (۱) گودنا ؛ (جسم کو) گود کر نقش بنانا - (۲) گودنے کے نشان یا نقوش ؛ گودنا -

**Tattoo**, *n.* ( tatoo ) : ( انگلوانڈین ) ٹٹو ؛ یابو -

**Tatty**, *n.* : ( انگلوانڈین ) ٹٹی ؛ خس کی ٹٹی -

**Tau** ( taw ), *n.* : (۱) یونانی حرف "T, τ" = طا - (۲) مچھلیوں کی بعض قسمیں جو اس حرف سے مشابہ هیں یا ان پر ایسے نشان نظر آتے هیں ؛ طائیہ - (۳) ٹی نما ؛ ٹی صورت

*T-cross* : نیم چلیپائی ؛ نیم چلیپائی صلیب -

**Taube**,(towbe) *n.* : جرمن هوائی جہاز کی ایک قسم ؛ تعری ( طیارہ) ؛ ٹاوبہ -

**Tauchnitz**,(to. k-) *n.* : (سلسلۂ) ٹاؤک ونٹز کی کتاب؛ ( تاوخ نتز لائپزگ کا مشہور اشاعت خانہ هے ) -

**Taught** : دیکھو Teach -

**Taunt**, *v. t. & n.* : (۱) ملامت کرنا ؛ طعنہ دینا ( کسی بات کا ) - (۲) طعنہ ؛ ملامت - (۳) نشانۂ ملامت ؛ هدف مطاعن - ( *became a t. to his neighbours* )

**tauntingly**, *adv.* : ازراہ ملامت ؛ طعن سے ؛ طعن آمیز طریقے سے -

**Taunt**, *a.* : ( جہازی ) اونچا ؛ بلند ( مستول کے لیے ) -

**Taurine**, *a* : (۱) بیل کا ؛ سانڈ کا - (۲) گاو نما ؛ بیل جیسا ؛ سانڈ کا سا - (۳) برج ثور کا ؛ ثوری -

**tauriform**, *a.* : گاو نما ؛ بیل جیسا -

**Tauromachy**, (-ki) *n.* : سانڈوں کی لڑائی ؛ جنگ گاوان -

**Taurus**, *n.* : (۱) برج ثور - (۲) ستاروں کی ایک صورت یا مجموعہ ؛ ثور -

**Taut**, (tawt) *a.* : (جہازرانی) (۱) ( بندھا هوا رسا ) تنا هوا- (۲) درست؛ (کیل کانٹے سے) لیس؛ ( جہاز وغیرہ ) ٹھیک ٹھاک -

**tauten**, *v. t. & i* : تننا ؛ تانا -

**tautly**, *adv.* : (۱) تان کر - (۲) ٹھیک طور پر -

**tautness**, *n.* : (۱) تنا هوا هونا ؛ تناوت - (۲) ٹھیک ٹھاک

ھونا ؛ درست ھونا -

**Tauto-** in comb. : (جز و ترکیبی) بہ معنی یکساں ؛ مساوی -

*t.-baryd* : منحنی مساوی الوزن (جس میں کسی شے کی کشش ثقل سے، گھومنے میں، ہر حصے پر مساوی وزن یا دباؤ پڑتا ہو)-

*t.-chrone* : منحنی مساوی الزماں (جس میں کسی شے کے ہر نقطے سے پھسل کر سب سے نیچے نقطے پر گرنے میں مساوی وقت صرف ہو) -

*t.-chronism, n.* : انحنا مساوی الزماں -

*t.-chronous, a.* : مساوی الزماں (منحنی) -

*t.-phony* : تکرار صوت -

**Tautology, n.** : تکرار با لمعنی ؛ تکرار معنی ؛ ایک ھی بات کو مختلف الفاظ میں دھرانا ؛ ہم معنی الفاظ کی بھرتی -

**tautologic (al), aa.** : مکرر بالمعنی ؛ جس میں تکرار بہ معنی ھو -

**tautologically, adv.** : تکرار معنی کے ساتھ -

**tautologist, n.** : تکرار پسند ؛ جس کی عبارت میں تکرار معنی ھو -

**tautologize, v. i.** : تکرار معنی کرنا ؛ مکررات استعمال کرنا -

**Tavern, n.** : کھانے پینے اور شراب کی دکان ؛ شراب خانہ -

**Taw, v. t.** : چمڑا کمانا ؛ چمڑا بنانا (بغیر کتھے کے استعمال کے خصوصاً پھٹکری اور نمک میں ڈبو کے) -

**tawer, n.** : کھٹیک ؛ چمڑا رنگنے یا بنانے والا ؛ دباغ -

**tawery, n.** : کارخانہ دباغی ؛ کھٹیک کی دکان -

**Taw, n.** : (۱) گولیوں کا کھیل ؛ گولیاں - (۲) گولی انٹا - (۳) گولیوں میں حد کی لکیر ؛ پالا -

**Tawdry, a. & n.** : (۱) بھڑک دار اور بھدا ؛ بھڑکیلا اور بھونڈا ؛ بد مذاقی سے آراستہ کیا ہوا - (۲) بھدا اور بھڑکیلا لباس ؛ زیور یا آرائش کا سامان -

**tawdrily, adv.** : بھدی آرائش کے ساتھ ؛ بھڑک دار اور بھدے طریقے پر -

**tawdriness, n.** : بھدی آرائش ؛ بھڑک دار اور بھدا ھونا -

**Tawny, a.** : گندمی ؛ چنپئی -

**tawniness, n.** : گندم گونی ؛ چنپئی رنگ (ھونا) -

**Taws (e)** n. : (اسکاٹستان) لڑکوں کو سزا دینے کا چابک ؛ تسمہ -

**Tax, v. t.** : (۱) محصول یا لگان عاید کرنا ؛ کر لگانا (رعایا، اجناس تجارت، اراضی وغیرہ پر) - (۲) (انجیل کی اصطلاح میں) اندراج اسامی ؛ تشخیص محاصل کے لیے لوگوں کے نام درج فہرست کرنا - (۳) زیادہ بوجھ ڈالنا یا زور ڈالنا (کسی شخص کے وسائل، قوی وغیرہ پر) ؛ سخت محنت لینا - (۴) (قانون) جانچ کر منظور کرنا یا نا منظور کرنا (مصارف مقدمہ وغیرہ کی مدات کو) - (۵) الزام دینا ؛ ملزم ٹھیرانا (کسی فعل یا خطا کا) -

*cannot t. my memory* : اپنے حافظے پر اتنا زور نہیں ڈال سکتا -

*taxed (also tax-) cart* : بے محصولی گاڑی ؛ دو پہیے کی گاڑی یا ھلکا ٹھیلا جس پر پہلے کم محصول تھا اور پھر موقوف ھوگیا -

*taxing-master* : تنقیح کنندہ ؛ عدالت کا اھلکار جو مصارف مقدمات کی تنقیح کرتا ھے -

**taxability, taxableness, nn.** : قابل محصولی ھونا ؛ قابل محصول ھونا ؛ محصول پذیری، شے یا شخص کی -

**taxable, a.** : محصولی (مال وغیرہ) ؛ قابل محصول ؛ محصول پذیر -

**taxably, adv.** : قابل محصول ھونے کی حد تک -

**taxation, n.** : (۱) محصولات، محاصل - (۲) تحصیل یا تشخیص محاصل ؛ تشخیص (محاصل) کا اصول یا طریقہ -

**Tax, n.** : (۱) محصول ؛ کر ؛ لگان - (۲) بوجھ ؛ بار (کسی ذمہ داری یا کام کا کسی شخص پر) ؛ (اکثر "up (on)" کے ساتھ) جرمانہ ؛ تاوان -

*direct, indirect, capitation, income t.* : دیکھو ان الفاظ کے تحت میں -

*poll-t.* : جزیہ ؛ محصول تن جو فی کس پر عاید کیا جائے -

*single t.* : محصول مالیت (جو زمین کی قیمت پر بلحاظ توفیر آمدنی لگایا جائے) ؛ املا کیہ -

*t.-collector, t.-gatherer* : ٹیکس کلکٹر ؛ محصل ؛ محصول وصول کرنے والا -

*t.-farmer* : ٹھیکہ دار محاصل جو حکومت سے محصول وصول کرنے کا ٹھیکہ لیتا ھے -

*t.-free* : (محصول سے) جس کا محصول معاف ھو ؛ مستثنیٰ ؛ لا محصولی -

*taxpayer* : محصول دھندہ ؛ محصول گزار ؛ مال گزار -

**taxless, a.** : لا محصولی ؛ جس پر کوئی محصول نہ ھو -

**Taxi, n. & v. i. & t.** : (۱) کرائے کی موٹر، جس میں کرایہ نگار لگا ھوتا ھے ؛ ٹیکسی (نیز *t.-cab*) - (۲) اس وضع کی دوسری موٹریں ؛ ٹیکسی نما ؛ ٹیکسی بان ؛ کرایہ کی موٹر چلانے والا - (۳) ٹیکسی میں جانا یا لے جانا - (۴) ھوائی جہاز کا نیچے زمین یا پانی پر چلنا یا دوڑنا (اڑنے سے قبل یا بعد) -

*t.-man* : ٹیکسی بان ؛ کرایہ کی موٹر چلانے والا -

*t.-plane* : چھوٹا طیارہ جو کرائے پر چلتا ھے -

**Taxidermy, n.** : جانوروں کی کھال میں بھس وغیرہ بھرنے کا فن یا پیشہ ؛ پوست انبازی ؛ تصبیر (جلود) -

**taxidermal, taxidermic, aa.** : پوست انبازی کا ؛ تصبیر کا -

**taxidermist, n.** : پوست انباز ؛ مصبر -

**Taximeter, n.** : (آلہ) کرایہ نگار یا شرح نما ؛ میٹر جو کرائے کی موٹروں میں لگا رھتا ھے اور وقت اور فاصلہ گزرنے کے ساتھ خود بخود کرایہ دکھاتا رھتا ھے -

**Taxin, n.** : (ایک صنوبری قسم کے درخت کے) پتوں کا گوند ؛ صمغ صنوبری ؛ پت گوند -

**Taxis, n.** : (۱) (جراحی) (ھاتھ کی) داب ؛ دباؤ ؛ جس کے زور سے اعضا اپنی جگہ ٹھیک بیٹھ جائیں - (۲) (قدیم یونان) دستہ (فوج کا) ؛ جماعت - (۳) (حیوانیات) تقسیم - (۴) (خطابت) ترتیب (الفاظ کی دروبست) -

**Taxonomy, n.** : (تاریخ مو الید) (حیوانات اور نباتات کے مختلف گروھوں میں) تقسیم کے اصول ؛ نظام تقسیم -

**taxology, n.** : (حیوانیات و نباتیات میں) مبحث تقسیم -

**taxonomical, taxonomic, aa.** : مبحث تقسیم کے متعلق ؛ تقسیمی -

**taxonomically, adv.** : تقسیم کی رو سے ؛ اصول تقسیم یا

نظا م تقسیم کے مطابق -

**taxonomist**, *n.*: تقسیم داں؛ مبحث تقسیم کا ماہر یا محقق -

*Tazza*, ( tahtsa ) *n.* : کھلے منھہ کا اتھلا پیالہ -

**Tchick**, *n.* & *v. i.* : ( ١ ) ٹک ٹک کی آواز ( خصوصاً گھوڑے کو تیز چلانے کی غرض سے )؛ ٹٹکاری - ( ٢ ) ٹک ٹک کرنا؛ ٹٹکارنا -

**Tea**, *n.* & *v. i.* & *t.* ( *also t.-plant* ) : ( ١ ) چاے کا پودا - ( ٢ ) چاے کی پتی ؛ چاے ( جو سبز سیاہ وغیرہ کئی رنگ کی تیار کی جاتی ھے ) - (٣) چاے کا پانی یا جوشاندہ ؛ چاے (جس حالت میں جوش دیکر پی جاتی ھے ) - ( ٤ ) ( دوسری اسی قسم کی ادویہ وغیرہ کا ) جوشاندہ ؛ عرق - ( ٥ ) سہ پہر کی چاے؛ تیسرے پہر کا ناشتہ چاے وغیرہ کے ساتھہ (*five-o'-clock t.*)- (٦) شام کی چاے؛ شام کا کھانا چاے کے ساتھہ ( also *high t.*, *meat t.* ) - ( ٧ ) چاے پینا ( *we t. at 4* ) - (٨) چاے پلانا-

*beef, camomile, t.* : دیکھو ان الفاظ کے تحت میں - Beef, Camomile

*t.-caddy* : چاے کی پٹاری یا ڈبا -

*t.cake* : کیک جو چاے کے ساتھہ کھاے جائیں -

*t.-chest* : چوبی صندوق جس میں چاے دساور بھیجی جاتی ہے -

*t.-cloth* : ( ١ ) ( چاے کی میز کا ) میز پوش - ( ٢ ) کشتی پوش - (٣ ) چاے کی میز یا پیالیاں پوچھنے کا کپڑا -

*t.-cup* : ( ١ ) چاے کی پیالی - ( ٢ ) ایک پیالی بھر ( نیز *t. -cupful* ) جتنا ایک چاے کی پیالی میں آتا ھے؛ نیم گلاس -

*storm in a t.-cup* : ( ١ ) ذراسی بات کے لیے بڑا ھنگامہ - ( ٢ ) محدود حلقے میں بڑی شورش -

*t.-fight* : ( بول چال ) چاے کی دعوت ؛ چاے نوشی -

*t.-garden* : چاے خانہ جو باغ میں ھو -

*t.-gown* : چاے کا ( زنانہ ) لباس جو چاے پینے کے وقت پہنتی ھیں -

*t.-house* : چاے خانہ ( خصوصاً چین و جاپان میں ) -

*t.-kettle* : چاے کی کیتلی -

*t.-leaf* : چاے کی پتی؛ (صیغہ جمع میں) (نچوڑی ھوئی یا جوش وغیرہ کے بعد کی بیکار ) چاے جس سے فرش صاف کرنے کا کام لیتے ھیں ؛ چاے پھوک -

*t.-party* : چاے کی دعوت -

*t.-pot* : چا ے دانی -

*t.-rose* : گلاب کی بعض قسمیں جس میں چاے کی سی خوشبو ھوتی ھے -

*t.-service, t.-set* : چاے جوڑ ؛ چاے کا برتن ؛ ان کا پورا جوڑ ؛ سیٹ -

*t.-spoon* : چھوٹا چمچہ ؛ چاے کا چمچہ -

*t.-table* : چاے کی میز ؛ چھوٹی میز -

*t.-things* . دیکھو t.-set -

*t.-tray* : چاے کی کشتی -

*t.-urn* : چاے کا منہ بند پیالہ یا تفلی جس میں چاے کا پانی جوش دیا یا رکھا جاسکے -

*tile t.* : چاے کی چوکور ٹکیاں -

**Teach**, (tetsh), *v. t.* (*taught pron. tawt*) : ( ١ ) سکھانا؛ بتانا ؛ تعلیم دینا ( کسی کام کی ) - ( ٢ ) پڑھانا ( مدرسے وغیرہ میں )؛ تعلیم دینا ( کسی مضمون یا کسی ھنر کی ) - (٣) تعلیم دینا ؛ معلم ھونا ؛ معلمی یا پڑھانے کا کام کرنا - (٤) سمجھانا؛ بتانا؛ ذھن نشین کرنا (*taught to forgive your enemies*)-

*I will t. you not to meddle in my affairs* : میں تمھیں اپنے معاملات میں مداخلت کرنے کا مزا چکھا دوں گا -

*This will t. you to speak the truth* : اس ( سزا ) سے تمھیں سبق مل جاے گا کہ سچ بولنا چاھیے -

**teacher**, *n.* : سکھانے والا ؛ سکھانے والی ؛ استاد ؛ معلم -

**teachership**, *n.* : معلمی -

**Teachable**, *a.* : ( ١ ) جسے تعلیم دی جاسکے ؛ تربیت پذیر ؛ تعلیم پذیر - ( ٢ ) ( مضمون وغیرہ کے متعلق ) قابل تعلیم ؛ درس پذیر ؛ جو پڑھا یا جاسکے -

**teachability, teachableness**, *nn.* : قابل تعلیم ھونا؛ درس پذیری -

**Teaching**, *n.* : ( ١ ) "*teach*" کا اسم ' جملہ معانی میں - ( ٢ ) تعلیم عقائد یا اصول جن کی تلقین کی جاے ؛ ارشادات ؛ افادات -

*the tt. of the Church* : کلیسا یا مذھب کی تعلیمات -

**Teague** (teg), *n.* : (تحقیراً) آئرستان کا باشندہ؛ آئری ؛ "ٹیگا" -

**Teak** (tek), *n.* : ساگون ؛ ساج ؛ مشھور مضبوط لکڑی جس سے جھاز وغیرہ بناتے ھیں -

**Teal** (tel) *n.* (*pl. same*) : ایک قسم کی چھوٹی بطخ؛ پن ککڑی-

**Team**, (tem), *n.* & *v. t.* : ( ١ ) دو یا زیادہ بار برداری کے جانور جو ساتھہ جتے ھوئے ھوں ؛ جوت ؛ جوڑی ؛ قطار - ( ٢ ) ٹیم ( فٹ بال کی ٹیم *foot-ball team* ) - ( ٣ ) مل کر کام کرنے والوں کی جماعت ؛ جتھا - ( ٤ ) جوتنا ( گھوڑوں وغیرہ کو جوڑی میں )؛ جوت لگانا یا جوڑنا - ( ٥ ) ٹھیکے پر اٹھانا ؛ ایسے ٹھیکہ دار کو کام دینا جو مزدوروں کے جتھے سے کام لیتا ھو-

*t.-work* : متفقہ کوشش ؛ مشترکہ یا متحدہ کام ؛ منظم اتحاد عمل -

**teaming**, *n.* : ٹھیکے پر دینا ( جتھے سے کام لینے والے ٹھیکہ دار کو ) -

**teamwise**, *adv.* : ( ١ ) جوڑی جوڑی ؛ قطار قطار - ( ٢ ) جوڑی یا قطار کی طرح -

**Teamster**, *n.* : جوڑی ھانکنے والا ؛ جوت بان -

**Teapoy** (tep-) *n.* : تین یا چار پاے کی چھوٹی میز ؛ چاے پینے کی میز ؛ تپائی -

**Tear**,(tar), *v. t.* & *i.* (*tore, torn*) & *n.* : ( ١ ) پھاڑنا ؛ چاک کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا (*tear it in half, torn to pieces*) - ( ٢ ) تفریق پیدا کرنا؛ ٹکڑیوں میں تقسیم کردینا ؛ ٹکڑے کردینا - ( ٣ ) پھاڑ کر سوراخ کرنا ؛ کھونچا لگانا - ( ٤ ) ( لغوی اور مجازی معنی میں ) نوچ ڈالنا ؛ کھسوٹ لینا ؛ بزور کھینچنا یا توڑنا ؛ پھاڑ ڈالنا ؛ گھسیٹ لینا ؛ چھین لینا ؛ اکھاڑ ڈالنا ( *tore off the cover, tore down the notice, babe torn from the breast, tree torn up by the roots* ) ( ٥ ) ( "*at*" کے ساتھہ ) پھاڑنے کی کوشش کرنا ؛ نوچنا ؛ کھسوٹنا - ( ٦ ) پھٹنا ( *tears easily, will not tear* ) - ( ٧ ) جھپٹنا ؛ دوڑنا ؛ اڑے ھوئے جانا ( جلدی یا تندی سے )

(۸) - ( *tore down the hill, was simply tearing* )
کھونچ ؛ کھونچا ( کپڑے وغیرہ میں ) -
*country was torn by factions* : فرقہ بندی کی بدولت
ملک ٹکڑے ٹکڑے ہو رہا تھا -
*could not t. myself away* : اپنے کو جدا نہ کرسکا ؛ کسی
طرح دل نہ چاہا کہ چلا جاؤں -
*heart torn by conflicting emotions* : دل جسے متضاد
جذبات نے کش مکش میں ڈال دیا ہو -
*t. it* : ( عامیانہ ) سارا کھیل بگاڑ دینا ؛ ( سارا معاملہ )
چوپٹ کر دینا ؛ ستیاناس کر دینا -
*t. one's hair* : سر کے بال نوچنا ( غصے یا مایوسی میں ) -
*tearaway, a.* : نہایت تیز ؛ بے حد عجلت کا -

**Tear** ( ter ) *n.* ( *also t. -drop* ) : (۱) آنسو ؛ اشک - (۲)
آنسو کی مثل شے ؛ قطرہ؛ بوند ( خصوصاً رال گوند وغیرہ کی ) -
*crocodile tt.* : دیکھو Crocodile -
*found her in tt.* : اسے اشکبار پایا -
*t. -gas* : زہریلی گیس جس سے آنسو بہنے لگتے ہیں اور
کچھ دیر کے لیے بصارت زائل ہو جاتی ہے -

**Tearful, a.** : (۱) اشکبار ؛ اشک آلودہ ؛ پر اشک - (۲)
افسوس ناک ؛ المناک -
**tearfully, adv.** : آنسو بھر لا کے ؛ ڈبڈبائی ( آنکھوں ) سے -
**tearfulness, n.** : اشک آلودگی ؛ اشکباری -
**tearless, a.** : بے اشک ؛ بے آنسو ؛ جس میں آنسو نہ ہوں -

**Tearing, a.** : (۱) " tear " کا اسم صفت جملہ معنی میں -
(۲) تند ؛ شدید ؛ نہایت سخت ( *t. pace, rage* ) -

**Tease** (tez), *v. t. & n.* : (۱) چھیڑنا ؛ چھیڑ خانی کرنا ؛ دق
کرنا ؛ تنگ کرنا ؛ ستانا - (۱) پیچھے پڑ جانا ؛ جان کھا لینا ؛ سر
ہو جانا ( کوئی کام کرانے کے لیے ) - (۳) تومنا ؛ صاف کرنا ؛
( اون ، سن وغیرہ کے ریشوں کو ) دھننا ؛ دھنکنا - (۴) ( کپڑے
کا ) رواں اٹھانا - (۵) وہ شخص جسے چھیڑ خانی کی یا ستانے کی
عادت ہو ؛ شریر ؛ دل لگی باز -
**teasingly, adv.** : شرارت سے ؛ چھیڑ خانی کے طور پر -

**Teasel(-z), Teazel, Teazle,** *n.&v.t.* : (۱) چند پودے جن کے
سروں پر گوکھرو کے سے کچھے ہوتے ہیں اور وہ کپڑے پر رواں اٹھانے
کے کام آتے ہیں ؛ ولائتی گوکھرو - (۲) ولائتی گوکھرو کے کچھے -
(۳) وہ آلہ جس سے کپڑے پر روان اٹھاتے ہیں - (۴) کپڑے پر
ولائتی گوکھرو سے روان اٹھانا -
**teaseler, teazler, n.** : کپڑے پر رواں اٹھانے والا -

**Teaser, n** : (۱) " *tease* " کا فاعل جملہ معنی میں (خصوصاً وہ
شخص جسے چھیڑ خانی یا ستانے کی عادت ہو)؛ شریر - (۲) پیچیدہ
مسئلہ؛ ٹیڑھا سوال ؛ بیڈھا کام ؛ ٹیڑھی کھیر -

**Teat**(tet), *n.* : (۱) سرپستان ؛ بھٹنی ؛ جس سے بچہ ماں کا
دودھ پیتا ہے- (۲) تھن ( دودھ پلانے والے جانوروں کا ) -
(-) **teated, a.** : (-) بھٹنی کا ؛ تھن کا -
**teatlike, a.** : بھٹنی کا سا ؛ تھن کا سا -

**Tec, n.** : ( عامیانہ ) سراغ رساں ( *Detective* کا مخفف ) -

**Technic** (-k- ), *a. & n.* : (۱) ( شاذ ) فنی؛ صنعتی - (۲)
اصول فن؛ طریق کار؛ طرز ادا - (۳) ( جمع ) فنون صنعت وحرفت
وغیرہ کے عام اصول اور نظریات ؛ آداب فن - (۴) (جمع؛ فن کی )
مصطلحات ؛ اصول و ضوابط وغیرہ ؛ جزئیات فن -

**technician, n.** : (۱) فن داں ؛ فن کی جزئیات سے
واقف - (۲) ماہر فنیات -
**technicist, n.** : (۱) ماہر فنیات - (۲) فن داں؛ اصول داں-
(۳) فن کی جزئیات کا واقف -

**Technical, a.** : (۱) فنی ؛ کسی خاص فن ، صنعت یا علم سے
متعلق- (۲) حرفتی؛ صنعتی؛ صنعت و حرفت کا ( *t. education,*
*school* ) - (۳) جو قانون کی رو سے ( جرم وغیرہ ) سمجھا
جائے ( *t. assault* ) -
*t. terms* : فنی اصطلاحات -
*t. skill* : فنی قابلیت -
*t. difficulty* : فنی دشواری -
**technically, adv.** : اصول فن کے مطابق ؛ اصول فن کے
لحاظ سے ( اصطلاحی معنی میں ) -
**technicalness, n.** : فنیت ؛ صنعیت ؛ فنی یا صنعتی ہونا -

**Technicality, n.** : (۱) فنیت ؛ فنی حیثیت یا خصوصیت - (۲)
فنی اصطلاح - (۳) فنی باریکی -

**Technique,** ( -ek ) *n.* : (۱) (موسیقی مصوری وغیرہ میں )
طرز ادا ؛ طریق کار؛ اصول فن ؛ فن - (۲) (فنون لطیفہ میں) فنی
قابلیت ؛ اصول فن سے واقفیت؛ طرز ادا یا طریق کار میں مہارت ؛
کاری گری؛ صنعت گری - (۳) آداب فن -

**Technocracy, a.** : ماہران فن کی حکومت ( جس میں ملک
کی مجموعی صنعت و حرفت ماہران فن کے انتظام میں
دے دی جائے - )
**technocrat, n.** : اس اصول کا حامی -

**Technology, n.** : (۱) علم صنعت و حرفت ؛ دستکاریوں اور
حرفتوں کا باقاعدہ علم ؛ حرفیات - (۲) مختلف اقوام کی صنعت و
حرفت کی نشو و نما کا مطالعہ ؛ تاریخ حرفت اقوام -
**technological, a.** : حرفیاتی ؛ علم صنعت و حرفت کے
متعلق؛ تاریخ حرفت اقوام کے متعلق -
**technologist, n.** : (۱) ماہرفنیات - (۲) تاریخ حرفت
اقوام کا ماہر -

**Techy** : دیکھو Tetchy -

**Tectology, n.** : ( علم ) صوریات ترکیبی ؛ حیوانیات میں علم
اشکال اعضا کا وہ نظریہ جس کی رو سے جسم حیوانی نامی اجزا
سے مرکب ہے -
**tectological, a.** : صوریات ترکیبی کے متعلق -

**Tectonic, a. & n.** : (۱) تعمیری ؛ بنائی؛ تعمیر کے متعلق -
(۲) ( ارضیات ) جو طبقات ارض کی ساخت میں کسی خرابی کے
سبب سے واقع ہو ؛ ساخت سے متعلق - (۳) ( اسم ، صیغہ جمع
میں ) فن صناعت جس میں ہر قسم کے مفید و خوش نما ساز و
سامان ظروف وغیرہ کی ساخت داخل ہے -

**Tectorial, a.** : غلاف کا کام دینے والی ؛ غلافی ؛ غطائی -
*t. membrane,* (of ear ) : غشائے غطائی -

**Tectrices, n. pl.** : ( پرندوں کے ) غلافی پر جو دم اور بازوؤں کو
ڈھکتے ہیں -

**Ted, v. i.** : ( خشک کرنے کے لیے ) گھاس پھیرنا ؛ الٹ کر بچھانا -

**tedder,** *n.* : (۱) گھس پھیرا ؛ گھاس پھیرنے والا - (۲) گھاس پھیرنے کا آلہ -

**ddy bear,** *n.* : کھلونے کا ریچھ -

**Deum,** *n.* : (۱) حمد ؛ شکرانہ ( لاطینی الفاظ " *T. D. laudamus* " سے شروع ہوتی ہے جن کے معنی ہیں " اے خدا ہم تیری حمد کرتے ہیں - " صبح کی نماز میں شکرانے کے موقعوں پر گائی جاتی ہے) - (۲) وہ گت جو اس موقع پر بجائی جاتی ہے؛ حمد کی گت؛ شکرانے کی گت -

*sing T. D.* : ( مجازاً ) شادیانے بجانا ؛ فتح کے یا خوشی کے ترانے گانا -

**dious,** *a.* : اکتانے یا تھکا دینے والا؛ تکلیف دہ؛ نا گوار؛ اجیرن-

**tediously,** *adv.* : اس طرح کہ جی اکتا جائے ؛ تکلیف دہ طور پر ؛ نا گواری کی حد تک -

**tediousness,** *n.* : بار خاطر ہونا ؛ تکلیف دہ یا نا گوار ہونا- اجیرن ہونا -

**dium,** *n.* : کوفت ؛ نا گواری -

**e,** *n.* : (۱) حرف " *T* " ، ٹی - (۲) " *T* " کی شکل کی چیز خصوصاً ٹپ ؛ نیم چلیپا -

**e,** *n. & v. t. & i.* : (۱) ( بعض کھیلوں " *quoits, bowls, curling etc.* " میں ) وہ نشان جس پر گیند ماری جاتی ہے؛ ٹی - (۲) ( گولف کے کھیل میں ) ریت کی ڈھیری جس پر ہر کھیل کے شروع میں گیند رکھ کر مارتے ہیں؛ ربڑ کی چیز جس سے یہ کام لیتے ہیں؛ ٹی - (۳) ( گیند ) ٹی پر رکھنا - (۴) ٹی سے کھیل شروع کرنا ، پہلا ہاتھ لگانا - (۵) ( مجازاً ) ( کسی کام کی ) ابتدا کرنا - ( *t. off.* )

**e,** *n.* : چھتری کی وضع کا کلس جو برما کے مندروں ( پگوڈوں ) پر بنا ہوتا ہے ؛ چھتری ؛ کلس چھتری -

**em,** *v. t. & i.* : (۱) ( قدیم ) جننا ( بچے ) - (۲) بھرا ہونا ( کسی شے سے ( *forests t. with snakes, books t. with blunders* ) - (۳) افراط ہونا ؛ بہتات ہونا ( کسی شے کی ) -

**em** *v. t.* : ( مقامی زبان ، پیشہ وروں کی اصطلاح ) خالی کرنا ( کشتی ؛ گاڑی وغیرہ کو )؛ انڈیل دینا ، خارج کر دینا ( کوئلہ ، پگھلی ہوئی دھات وغیرہ ) -

**teemer,** *n.* : خالی کرنے والا ؛ انڈیلنے والا -

**en,** *n.* : ( قدیم ) (۱) رنج ؛ صدمہ - (۲) مصیبت؛ زحمت - (۳) نقصان ؛ ضرر -

**-teen, suf** : -(*thirteen* : (لاحقہ) دہ؛ عشر (مثلاً تیرہ؛ سیز دہ

**ens,** *n.* ( *pl.* ) : عمر کے سال ، تیرھویں سے لے کر انیسویں تک -

*in one's teens* : تیرھویں اور انیسویں سال کے درمیان ؛ عنفوان شباب میں

**eeny** : دیکھو Tiny -

**eeth** : دیکھو Tooth -

**eethe** ( *-dh* ) *v. i.* : دانت نکلنا ( شیر خوار بچوں کے ) -

**teething,** *n.* : (۱) دانت نکلنا یا پھوٹنا - (۲) دانت نکلنے کا زمانہ - (۳) دانتوں کی ساخت اور ترتیب -

**eetotal,** *a.* : (۱) مخالف منشیات ؛ ترک مسکرات کا؛ اجتنابی ( *t. meeting, pledge* ) - (۲) (عامیانہ) پورا؛ کامل-

**teetotalism,** *n.* : منشیات یا مسکرات کی مخالفت ؛ مسکرات سے پرہیز یا اجتناب ؛ اجتنابیت -

**teetotally,** *adv.* : پورے طور پر ؛ کامل طور پر -

**Teetotaller,** *n.* : تارک مسکرات ؛ منشیات سے پرہیز کرنے والا ؛ مجتنب ( از مسکرات ) -

**Teetotum,** *n.* : بچوں کے کھیلنے کی چوکور پھرکی یا لٹو ( خصوصاً وہ جس کے اطراف میں حروف کھدے ہوتے ہیں جن سے ہار جیت کا فیصلہ ہوتا ہے ) -

*like a t.* : چکر کھاتے ہوئے ؛ پھرکی کی طرح -

**Teg,** *n.* : ایک سال سے زیادہ اور دو سال سے کم کی بھیڑ -

**Tegular,** *a.* : کھپرے یا چوکے کا ؛ کھپرے یا چوکے جیسا -

**tegularly,** *adv.* : کھپرے یا چوکے کی طرح سے -

**tegulated,** *a.* : ( حیوانیات ) قرمیدی ؛ کھپرے دار -

**Tegument,** *n.* : ( جسم یا اعضائے جسم کی ) جلد ؛ جھلی ؛ خول قطا ؛ غشا -

**tegumental, tegumentary,** *aa.* : غطائی ؛ جلدی؛ جھلی یا خول کا -

**Tehee,** *n. & v. i.* : ٹھی ٹھی ؛ حقارت آمیز یا نیچی آواز کی ہنسی ؛ ٹھی ٹھی کرنا ؛ ہنسنا ( نیچی آواز سے ) ؛ حقارت آمیز قہقہہ لگانا -

**Teian, Tean,** *a.* : طیوسی ؛ قدیم یونانی شاعر اناک ریون سے متعلق یا منسوب جو طیوس کا باشندہ تھا -

**Teind** ( *tend* ) *n.* : عشر ؛ دسواں حصہ جو بطور محصول لیا جائے ( اسکاتستان ) -

**Teinoscope,** *n.* ( *ti* - ) : ( بصریات ) ایک قسم کی دوربین جس میں دو منشوروں کو ملانے سے انعراف لونی دور کر دیا گیا ہے ، اور یہ اشیا کے عرض و طول کو گھٹانے بڑھانے میں کام آتی ہے -

**Teknonymy,** *n.* : پسرنامی ؛ بیٹے کے نام پر باپ کے نام رکھنے کی رسم جو بعض وحشی قبائل میں رائج ہے -

**teknonymous,** *a.* : پسرنامی کا یا اس کے متعلق -

**Telaesthesia,** *n.* : ( نفسیات ) دور ادراکی ؛ ادراک غائب ؛ وہ قوت جس سے دور کے واقعات یا اشیاء کا جو حواس ظاہری سے محسوس نہیں ہوتے ہیں ادراک ہوسکتا ہے -

**telaesthetic,** *a.* : دور ادراکی ؛ ادراک غائب کا -

**Telamon,** *n.* : عمارت کے ستون کا پایہ جو مرد کی شکل کا مجسمہ ہو ( مقابلے کے لیے دیکھو caryatid ) -

**Telautograph,** *n.* : تلغراف عکسی؛ جو تحریر وغیرہ کا عکس ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچا دیتا ہے؛ عکسی تار -

**telautogram,** *n.* : عکسی تار ؛ وہ پیام جو تلغراف عکسی سے آیا ہو -

**Tele-,** *in comb.* : سابقہ بمعنی دور ؛ بعید ؛ خصوصاً ان آلات کے ناموں میں آتا ہے جن سے دور کے نتائج وغیرہ شمار یا درج کرنے کے لیے بنائے گئے ہوں -

*-archics* : لاسلکی ہوا بازی ؛ لاسلکی کے ذریعے ( دور سے ) ہوائی جہاز اور طیارے اڑانے کا فن -

*-barometer* : دور نویس بار پیما ( جس کے نشانات کا عکس بجلی کے ذریعے دور دور پہنچ جاتا ہے ) -

*-meter* : بعد پیما ( آلہ ) -

*-metric,* *a.* : بعد پیمائی کا -

*-metry,* *n.* : بعد پیمائی -

-thermometer : دور نویس تپش پیما -
**Teledu ( -oo ), n.** : جزائر جاوا و سماترا کا بودار بجو ؛ تلدو -
**Telegony, n.** : ( حیوانیات ) یہ نظریہ کہ ایک مادہ کے سابق نر کی نسلی خصوصیات ان بچوں میں پائی جاتی ہیں جو کسی دوسرے نر سے پیدا ہوے ہوں ؛ تناسل بعید -
**telegonic, a.** : تناسل بعید کا یا اس کے متعلق -
**Telegram, n.** : تار ؛ پیام یا خبر جو بذریعہ تار برقی بھیجی جاے ؛ تار برقی ؛ برقیہ -
**Telegraph, n.** : (۱) ایک مقام سے دوسرے مقام پر ( خصوصاً تار برقی کے ذریعے ) اشارہ یا اطلاع بھیجنے کا سامان ؛ تار برقی ؛ تلغراف - (۲) = " *semaphore* " - (۳) اخباروں کے نام کا جز جیسے ( *Daily T.* وغیرہ ) -
*t.- board* : وہ تختہ جس پر گھڑ دوڑ میں دوڑنے والے گھوڑوں کے نام یا کرکٹ کا اسکور وغیرہ درج ہوتا ھے تاکہ دیکھنے والوں کو دور سے نظر آ سکے -
*t.- key* : تار جوڑ ؛ وہ پرزہ جس سے برقی رو کے " *circuit* " کو جوڑتے اور توڑتے ہیں -
*t.- line, ( -wire )* : سلسلۂ تار برقی -
*t.-plant* : تار پودہ ؛ جزائر شرق الہند میں ایک قسم کا پودا جس کے پتوں میں خود بخود تار برقی کی طرح جنبش ہوتی ھے -
*t. pole, or t.-post* : تار کا کھمبا -
*t.-wire* : تار -
**Telegraph , v. t. & i.** : (۱) تار دینا ؛ تار برقی سے اطلاع یا پیام بھیجنا ( *t. the news to your father* ) - (۲) ( کسی طریقے سے ) اشارہ کرنا ( کسی کو یا کسی کام کے لیے ) -
**Telegrapher, n.** (or :e.-) : تار برقی کا ماہر ؛ تار بھیجنے والا یا سررشتۂ تار برقی کا ملازم ؛ تار بابو -
**telegraphist, n.** : (۱) تار برقی کا ماہر - (۲) تار بابو -
**Telegraphese, n. & a.** : (۱) تار کی زبان ؛ حد سے زیادہ مختصر اور معذوفات سے پر عبارت - (۲) تار کی زبان میں لکھا ہوا ؛ بے حد مختصر -
**Telegraphic, a.** : (۱) تار کا ؛ تار سے متعلق ؛ تلغرافی - (۲) جو تار کی زبان میں ہو ؛ بے حد مختصر -
*t. address* : تار کا پتہ ؛ خصوصاً وہ مختصر پتہ جو رجسٹری کرا لیا گیا ہو -
**telegraphically, adv.** : (۱) تار کی زبان میں ؛ بے حد اختصار سے - (۲) تار کے ذریعے ؛ تار پر -
**Telegraphy, n.** : تلغرافی ؛ تار برقی ( کا فن یا صنعت ) -
*wireless t.* : بے تار کی تار برقی ؛ لاسلکی -
**Telekinesis, n.** : ( نفسیات ) کسی محرک کے ذریعے دور کی چیز میں بغیر کسی مادی واسطے کے حرکت پیدا ہونے کی کیفیت ؛ حرکت بعید -
**Telemark, n.** : برف پر دوڑنے کے کھیل میں ایک استادانہ جھونٹا یا گھماؤ ؛ تلمارکہ -
**Telemechanics, n. pl.** : لاسلکی مکانک ؛ لاسلکی حرکیات ؛ لاسلکی کے ذریعے فاصلے پر مشین چلانے کا فن -
**Teleology, n.** : غایتیت ؛ فلسفۂ غایات ؛ یہ نظریہ کہ کائنات کے تمام تغیرات کسی غایت یا مقصد سے واقع ہوتے ہیں -

**teleologic ( al ), aa.** : فلسفہ غایات کا یا اس سے متعلق ؛ غایاتی -
**teleologically, adv.** : فلسفہ غایات کی رو سے ؛ غایاتی اعتبار سے -
**teleologism, n.** : غایتیت ؛ عقیدۂ غایات -
**teleologist, n.** : غایتیت پسند ؛ فلسفہ غایات کا پیرو یا عالم -
**Teleosaurus, n.** : گھڑیال کی ایک قسم جس کے نمونے متحجر صورت میں پاے جاتے ہیں ؛ تلیوسورس -
**Telepathy, n.** : اشراق ؛ ایک قلب کا اثر دوسرے قلب پر بلا کسی مادی واسطے کے ؛ تعلق یا تکلم روحانی -
**telepathic, a.** : اشراقی ؛ اشراق کا -
**telepathically, adv.** : اشراق کے ذریعے سے -
**telepathist, n.** : اشراقی ؛ اشراق کا ماہر ؛ اشراق کا قائل -
**telepathize, v. t. & i.** : (۱) اشراق سے اثر ڈالنا - (۲) اشراق کا عمل کرنا ؛ اشراق کے ذریعے سے مبادلۂ خیالات کرنا -
**Telephone, n. & v. t. & i.** : (۱) ٹیلیفون - (۲) ٹیلیفون کرنا یا دینا ؛ ٹیلیفون سے گفتگو کرنا ؛ ٹیلیفون سے بھیجنا (پیام ، خبر) -
**telephonic, a.** : ٹیلیفون کا یا اس سے متعلق -
**telephonically, adv.** : ٹیلیفون سے -
**telephonist, n.** : ٹیلیفون بابو ؛ وہ شخص جو ٹیلیفون کرنے پر ملازم ہو -
**telephony, n.** : ٹیلیفون سے گفتگو کرنے کا عمل یا طریقہ -
**Telephotography, n.** : دوربین کی مدد سے فاصلے سے تصویر کھینچنے کا طریقہ ؛ دور عکسی فوٹو گرافی -
**telephotographic, a.** : اس طریقے کی مصوری کا یا اس سے متعلق ؛ دور سے کھینچا ہوا (فوٹو) ؛ دور عکسی -
**Telergy, n.** : ( نفسیات ) قوت جو اشراق کے عمل میں دماغ پر اثر ڈالتی ہو -
**Telescope, n. & v. t. & i.** : (۱) دوربین - (۲) ( ریل کے تصادم کا ) ایک ( ڈبے ) کو دوسرے میں گھسا دینا ؛ ایک ( نلکی وغیرہ ) کو دوسری میں پہنا دینا یا بٹھا دینا - (۳) ایک دوسرے میں گھس جانا یا بیٹھ جانا ؛ ( دو نلکیوں کی طرح ) ایک کا دوسرے میں داخل ہوسکنا یا بیٹھ سکنا -
**telescopist, n.** : دوربین ( کے استعمال کا ) کا ماہر -
**telescopy, n.** : علم دوربین ؛ دوربین کی ساخت یا اس کے استعمال کا علم -
**Telescopic, a.** : (۱) دوربین کا یا اس کے متعلق - (۲) جو صرف دوربین سے نظر آسکے ؛ دوربینی ( *t. stars* ) - (۳) جس کا ایک حصہ دوربین کی نلکیوں کی طرح دوسرے کے اندر بیٹھ جاتا ہو ؛ دوربین کی سی ساخت کا [ *t. Chimney ( of steamer )* ] -
*t. observations* : دوربین کے مشاہدات -
**telescopiform, a.** : دوربین کی شکل کا -
**telescopically, adv.** : بذریعہ دوربین ؛ دوربین کے عمل کے طریقے پر -
**Teleseme, n.** : ٹیلیسیم ؛ اشارۂ برقی ؛ بجلی سے اشارات یا اطلاع دینے کا طریقہ جو ہوٹلوں میں رائج ھے -
**Television, n.** : غائب بینی ؛ مشاہدۂ غائب ؛ لاسلکی کے ذریعے ان واقعات یا اشیا کا مشاہدہ کرنا جو فاصلے یا حجاب

کی وجہ سے آنکھوں سے اوجھل ھیں -

**televize**, *v. t.* : لاسلکی کے ذریعے سے بھیجنا -

**televizor**, *n.*: آلۂ غائب بین- ( *J. L. Baird* کا بنایا ھوا )

**Tell**, *v. t. & i.* (*told*) : ( ۱ ) کہنا ؛ بیان کرنا ( زبان سے یا تحریراً ) - (۲) بتانا؛ اظہار کرنا ( *t. me what you want,* - *will t. you a secret* ) ( ۳ ) بولنا ( سچ ' جھوٹ ) - ( ۴ ) حکم دینا ؛ ھدایت کرنا ؛ کہنا ( *t. the butler to bring the wine* ) - ( ۵ ) تفصیل سے کہنا ؛ وضاحت کرنا؛ ظاھر کرنا - ( ۶ ) ( قطعی طور پر ) بتا سکنا ؛ فیصلہ کرسکنا ( *how do you t. which button to press?* ) - ( ۷ ) تمیز یا شناخت کرسکنا ( *cannot t. them apart, him from his brother* ) - ( ۸ ) وثوق سے کہنا؛ یقین دلانا ( *I can t. you it is not so* ) - ( ۹ ) کار گر ھونا ؛ نما یاں اثر کرنا ؛ اپنا اثر دکھانا ( *every blow tells, strain begins to t. on him* ) - (۱۰) گننا ؛ شمار کرنا ؛ خصوصاً راے شماری کرنا (دارالعوام میں) ( *we were 15 men all told, tells over his gold every night* ) -

*don't t. on me* : ( بچوں کی زبان ) میری چغلی نہ کھانا ؛ میری مخبری یا شکایت نہ کرنا -

*t. a story* : جھوٹ بولنا -

*t. fortunes* : دیکھو Fortune -

*t. it not in Gath* : ( کہاوت ) ( مزاحاً ) یہ خبر دشمن تک نہ پہنچنے دو کہ وہ سن کر خوش ھو -

*t. that to the (horse-) marines* : دیکھو Horse -

*t. off* : (۱) مامور کرنا ؛ مقرر کرنا(کسی کام پر)- ( ۲ ) (عامیانہ) قلعی کھولنا ؛ کھری کھری سنانا -

*t.* one's *beads* : دیکھو Bead -

*t. person goodbye* : ( امریکا ) خدا حافظ کہنا؛ رخصت ھونا -

*t. tale* : دیکھو Tale -

*t. the tale* : ( عامیانہ ) مصیبت کا قصہ گھڑ کر بیان کرنا کہ لوگ سن کر ترس کھائیں -

*t. the world* : ( امریکا ) کھلے بندوں کہنا ؛ ڈنکے کی چوٹ کہنا-

*that tells a t.* : یہ پر معنی بات ھے ؛ یہ کچھہ معنی رکھتا ھے -

*you never can t.* : ظاھری حالات کی بنا پر حکم نہیں لگانا چاھئیے ؛ ظاھری حالات سے اکثر غلط اندازہ ھوتا ھے

**tellable**, *a.* : قابل بیان ؛ جو کہا جاسکے -

**telling**, *a.* : ( ۱ ) موثر؛ کار گر ؛ کاری - ( ۲ ) نمایاں -

**tellingly**, *adv.*: ( ۱ ) کار گر طور پر ؛ موثر طور پر - ( ۲ ) نمایاں طور پر -

**Teller**, *n.* : (۱)مذکورہ بالا فعل کا فاعل جملہ معنی میں - ( ۲ ) خصوصاً راے شمار ( مختلف پارٹیوں کے ان دو دو اشخاص میں سے جو دارالعوام میں رائیں شمار کرنے کی غرض سے مقرر ھوتے ھیں کوئی شخص ) - ( ۳ ) زر شمار ' جو ساھوکاروں کی کوٹھیوں یا بنکوں میں روپیہ دینے یا لینے پر مقرر ھوتا ھے -

**tellership**, *n.* : راے شماری کی خدمت یا کام نیز زر شماری کی خدمت -

**Telltale**, *n.* : ( ۱ ) چغل خور ؛ بد گو ؛ غماز ؛ لترا - ( ۲ ) ( مجازاً ) کوئی ایسی چیز یا موقع جس سے بھید یا حال ظاھر ھوجائے ؛ غماز ؛ بھید کھول دینے والا ( *t. blushes, face, the t. clay on his shoes,* ) - ( ۳ ) کھٹکا ' گھنٹی یا کوئی اور آلہ جس سے مقررہ وقت پر لوگوں کی حاضری کا اندراج یا عام ھوجاتا ھے ؛ حاضر شمار - ( ۴ ) حوض بھر جانے کی خبر دینے والی گھنٹی یا آلہ ؛ پن گجر (ج) - (۵) ( جھازی ) ایک آلہ جو پہیے کے دستے کے قریب لگا ھوتا ھے اور جہاز کا رخ بتاتا ھے ؛ رخ نما ( *t. compass* ) -

**Tellurian**, *a.* : کرۂ ارض کا ( باشندہ ) ؛ ارضی -

**tellural**, *a.* : ارضی ؛ ساکنان ارض کا -

**Tellurion**, *n.* : ایک آلہ جس سے زمین کی حرکت دن رات اور موسموں کے تغیرات دکھاے جاتے ھیں ؛ ارض نما -

**Tellurium**, *n.* : ٹلوریم؛ ارضین (ج) ؛ ایک کمیاب عنصر جو سیلنیم اور گندھک سے مشابہ چمک دار نقرئی رنگ کا ھوتا ھے -

**tellurate**, *n.* : ارضین کے ترشے ؛ ( ٹلررک ایسیڈ ) کا نمک -

**telluret, telluride**, *nn.* : ارضین ( ٹلوریم ) کا مرکب -

**telluretted**, *a.* : ارضین آمیختہ ؛ جس میں ٹلوریم کا جز شامل ھو -

**telluric**, *a.* : ارضینی ؛ ٹلوریم کا -

**tellurous**, *a.* : ارضین آمیختہ -

**Telotype**, *n.* : ( ۱ ) تار برقی کا آلہ جس میں تار کا مضمون خود بخود چھپ جاتا ھے ؛ ٹیلو ٹائیپ ؛ تار چھاپ مشین - (۲) تار جو اس آلہ سے چھپا ھو ؛ چھاپا تار ؛ ٹیلو ٹائپ کا تار -

**Telpher**, *a.* : جس میں بذریعہ قوت برقی حمل و نقل ھو؛ برقی ؛ بجلی کی ( ریل وغیرہ ) -

*t. line* : بجلی کی ( ریلوے ) لائن -

**telpherage**, *n.* : (۱) برقی بار برداری - ( ۲ ) برقی باربرداری کا سامان -

**Telson**, *n.* : حیوانات تشریہ کے دھڑ کا آخری جوڑ ؛ موخر -

**Temenos**, (*pl.-ne*), *n.* : ( قدیم ) یونانی مندر کا احاطہ ؛ حرم -

**Temerarious**, *a.*: ( صرف ادبی تحریر میں ) بیباک ؛ جانباز ؛ سرفروش ؛ بیباکانہ ؛ سرفروشانہ -

**Temerity**, *n.* : بیباکی ؛ تہور؛ جان بازی -

*temp*, abbr, : ( لاطینی " *tempore* " کا مخفف عموماً خوش طبعی سے علمیت دکھانے کے موقع پر استعمال ھوتا ھے ) بہ عہد ؛ عہد میں ؛ زمانے میں ( *t.Henry I* ) -

**Tempean**, (*or te-*), *a.*: تھسلی کی وادئی تیمپی کا یا اس سے منسوب ؛ تیمپوی ؛ جس کے مناظر کو یونانی اور لاطینی شعرا نے خوب خوب سراھا ھے -

**Temper**, *v. t. & i.* (۱) متھنا ؛ گوندہ لینا ( مٹی وغیرہ کو بھگو کر )- (۲) ( دھات خصوصاً فولاد کو ) تیار کرنا ؛ پختہ کرنا ؛ اعتدال پر لانا ( بار بار گرم و سرد کر کے تاکہ حسب ضرورت سخت اور لچک دار ھوجائے ) - (۳) تیار ھو جانا؛ پختہ ھوجانا؛اعتدال پر آنا - (۴) معتدل بنانا ؛ نرم یا ملائم کرنا ؛ امتزاج کرنا ( *t. justice with mercy* ) - (۵) کم کرنا ؛ دھیما کرنا (شدت تیزی وغیرہ کو ) -(۶) ( موسیقی ) سرٹھیک کرنا ( پیانو وغیرہ کا )-

**temperable**, *a.* : اعتدال پذیر ؛ قابل امتزاج -

**temperative**, *a.* : اعتدالی؛ جو اعتدال پیدا کرے؛ امتزاجی-

**temperer,** *n.* : (۱) مذکورۂ بالا افعال کا فاعل - (۲) وہ مشین جس سے کمہار مٹی کو گوندھتے ہیں ؛ آلۂ تخمیر -

**Temper,** *n.* : (۱) مرکب (خصوصاً چونے وغیرہ کا) ؛ (مناسب مقدار میں) گارا ؛ ریختہ - (۲) صحیح ترکیب یا امتزاج - (۳) پختگی اور لچک (دھات خصوصاً فولاد کی) - (۴) مزاج ؛ مزاجی کیفیت - (۵) بد مزاجی ؛ غصہ -

*fit of t.* : غصے کا دورہ یا شدت -

*found him in a good t.* : اسے خوش یا خوش مزاجی کی حالت میں پایا -

*found in a bad t.* : خفا یا بد مزاجی کی حالت میں پایا -

*keep, control, t.* : غصے کو قابو میں رکھنا ؛ غصے کو روکنا -

*lose one's t.* : غصہ آجانا ؛ برہم ہوجانا -

*out of t.* : آشفتہ ؛ برہم ؛ جھلایا ہوا -

*show t.* : خفا ہونا ؛ بد مزاجی دکھانا -

**-tempered,** *a.* : (اچھے ، برے ، معتدل وغیرہ) مزاج کا -

**-temperedly,** *adv.* : (خوش یا بد) مزاجی سے -

**Tempera,** *n.* : دیکھو Distemper -

**Temperament,** *n.* : (۱) (طبیعت کی) افتاد ؛ مزاج - (۲) (موسیقی) پیانو وغیرہ باجوں کے سروں کی درستی ؛ سر ملانا یا ٹھیک کرنا خصوصاً اس طرح کہ بارہ سرتیاں برابر فاصلے پر ہوں (*equal or even t.*) -

*artistic t.* : شاعرانہ مزاج -

*choleric or bilious t.* : صفراوی مزاج -

*lymphatic or phlegmatic t.* : بلغمی مزاج -

*melancholic or atrabilious t.* : سوداوی مزاج -

*nervous t.* : عصبی مزاج -

*sanguine t.* : دموی مزاج -

**temperamental,** *a.* : (۱) مزاجی ؛ مزاج کے متعلق - (۲) جس کے مزاج کا رنگ جلد جلد بدلتا ہو ؛ متلون (مزاج) ؛ تنک مزاج -

**Temperance,** *n.* : (۱) اعتدال (خصوصاً کھانے پینے میں) ؛ ضبط (گفتگو ، عمل وغیرہ میں) - (۲) (شراب خواری میں) اعتدال ؛ (یا اس سے کلی) اجتناب -

*t. hotel* : وہ طعام خانہ جس میں شراب نہ دی جاتی ہو -

*t. movement society* : تحریک یا انجمن ترک شراب خواری -

**Temperate (-at),** *a.* : (۱) اعتدال پسند (خصوصاً کھانے پینے میں) ؛ ضابط ؛ پرہیز گار ؛ اعتدال پسندانہ - (۲) معتدل (موسم کے لحاظ سے) -

*t. zone* : منطقۂ معتدلہ (جو منطقۂ حارہ و باردہ کے درمیان ہے) -

**temperately,** *adv.* : اعتدال سے -

**temperateness,** *n.* : اعتدال پسندی ؛ اعتدال ؛ معتدلیت -

**Temperature,** *n.* (-tsher, -tur): (۱) درجۂ حرارت (جو تپش پیما سے معلوم ہو) - (۲) (طب) حرارت (جسمانی) ؛ درجۂ حرارت -

*absolute zero of t.* : دیکھو Zero -

*high, low t.* : زیادہ یا کم تپش -

*normal t.* : حرارت طبعی ؛ معتدل حرارت جو تندرست آدمی کے جسم میں ہوتی ہے ، ۹۸٫۴ -

*t. curve* : خط حرارت ؛ منحنی حرارت ؛ جس سے حرارت کا اتار چڑھاؤ معلوم ہوتا ہے -

**Tempest,** *n.* : (۱) طوفان (آندھی جس کے ساتھ اکثر بارش اور برف باری ہوتی ہے) ؛ برف و باران ؛ باد و باران - (۲) (مجازاً) ہنگامہ ؛ ہل چل ؛ طوفان -

**Tempestuous,** *a.* : (۱) طوفانی ؛ طوفان خیز (موسم) - (۲) ہنگامہ خیز ؛ پر آشوب (زمانہ) - (۳) تند مزاج (شخص) ؛ شدید ؛ تند (جذبہ وغیرہ) ؛ سخت برهمی ؛ آشفتگی یا بے چینی کی (کیفیت) -

**tempestuously,** *adv.* : (۱) طوفان کی طرح - (۲) تندی سے ؛ بے چینی یا آشفتگی سے -

**tempestuousness,** *n.* : طوفان خیزی ؛ ہنگامہ خیزی ؛ تندی ؛ آشفتگی ؛ بے چینی -

**Templar,** *n.* : (*Knights T t.*) (۱) ٹمپلر ؛ ان بانکوں کی جماعت کا کوئی شخص جو محاربات صلیبیہ کے زمانے میں مسلمانوں سے لڑتے اور مسیحی مقامات مقدسہ کی حفاظت کے لیے اپنی زندگی وقف کرتے تھے - (۲) قانون کا طالب علم یا وکیل وغیرہ جو لندن کی مشہور عمارت ٹمپل (*the T.*) میں رہتا ہو یا کام کرتا ہو -

*Free, Good, Tt.* : ترک شراب خواری کی خفیہ انجمنیں -

**Template,** دیکھو Templet -

**Template,** *n.* : (۱) معبد ؛ مندر ؛ ہیکل (خصوصاً قدیم مصر یونان وغیرہ کی) ؛ دیول ؛ شوالا - (۲) یہود کے تین مشہور معابد واقع بیت المقدس میں سے کوئی معبد خصوصاً مسجد اقصی - (۳) کلیسا ؛ دیر (خصوصاً فرانس کے پروٹسٹنٹ فرقے کا) - (۴) (مجازاً) خدا کا گھر ؛ خانۂ خدا -

*Inner, Middle, T.* : لندن کی چار قانونی انجمنوں میں سے دو انجمنیں جن کے سوا کسی ادارے کو بیرسٹری کی سند دینے کا اختیار نہیں ہے -

*Temple Bar* : ٹیمپل بار ؛ شہر لندن کا مغربی دروازہ جو سنہ ۱۸۷۹ ع تک اس کی بلدیہ کی مغربی حد سمجھا جاتا تھا اور سنہ مذکور میں ہٹا دیا گیا -

**Temple,** *n.* : کنپٹی -

**Temple,** *n.* : کرگھے کی ایک کل جس سے کپڑا کھنچا رہتا ہے اور اس میں شکن نہیں پڑنے پاتی ؛ شکنجی -

**Templet, -ate,** *n.* : (۱) (معماروں کا) نمونے کا تختہ جس کو سامنے رکھ کر پتھر وغیرہ تراشتے ہیں - (۲) سہارا ؛ لکڑی یا پتھر کا ٹکڑا جو دیوار کا وزن تقسیم کرنے کی غرض سے شہتیر کے نیچے لگاتے ہیں - (۳) پچر جو جہاز کے پیندے اور اس کندے کے درمیان لگادیتے ہیں جس پر رکھ کر جہاز بنایا جاتا ہے - (۴) دیکھو "Temple" -

*Tempo,* *n.* : (۱) (موسیقی) رفتار - (۲) حرکت کا طرز ؛ چال -

**Temporal,** *a.* & *n.* : (۱) دنیوی (اخروی کے مقابلے میں) - (۲) زمانی ؛ زمنی ؛ زمانہ ظاہر کرنے والا یا اس سے متعلق (*t. & spatial*) - (۳) (یونانی صرف و نحو) مد ؛ اعراب زائد (*t. augment*) - (۴) کنپٹی کا ؛ صدغی - (۵) (اسم) کنپٹی کی ہڈی ؛ عظم صدغی -

*t. artery* : کنپٹی کی رگ ؛ شریان صدغی -

*t. bone* : کنپٹی کی هڈی ؛ عظم صدغی ؛ استخوان صدغی -

*t. conjunctions* : عطف زمانی -

*t. lords* : ( انگلستان میں ) ملکی امرا ( بمقابلہ کلیسا کے مقابلے میں ) -

*t. power* : دنیوی اقتدار ( پاپا یا اهل کلیسا کا ) -

**temporally**, *adv.* : دنیوی طور پر ؛ دنیوی حیثیت سے -

**temporalness**, *n.* : دنیویت -

**Temporality**, *n.* : (۱) دنیوی املاک ؛ خصوصاً کلیسا یا مذهبی اداروں کی املاک ؛ اوقات ؛ معافیات ( عموماً صیغہ جمع میں ) - (۲) ( قانون ) عارضی هونا ؛ وقتیت -

**Temporalty**, *n.* : (۱) دنیا دار لوگ ؛ غیر کلیسائی جماعت ؛ عوام ( اهل کلیسا یا علمائے دین کے مقابلے میں ) - (۲) اوقات ؛ معافیات ( کلیسا یا مذهبی اداروں کی ) -

**Temporary**, *a.* : -(*t. buildings, relief*) عارضی؛ وقتی؛ هنگامی

**temporarily**, *adv.* : عارضی طورپر ؛ وقتیہ -

**temporariness**, *n.* : عارضیت؛ وقتیت؛هنگامی یاچندروزہ هونا-

**Temporize**, *v. i.* : (۱) ابن الوقت هونا ؛ جیسا موقع دیکھنا ویسا رنگ اختیار کرنا - (۲) دفع الوقتی کرنا ؛ ٹالنا ( تاکہ آئندہ فرصت سے فیصلہ کیا جا سکے ) - (۳) (کسی نہ کسی طرح) کام نکالنا یا چلالینا ؛ عارضی طور پر کوئی بندوبست کرلینا -

**temporization**, *n.* : (۱) ابن‌الوقتی - (۲) دفع‌الوقتی ؛ ٹال مٹول - (۳) عارضی بندوبست ؛ کام چلانا -

**temporizer**, *n.* : (۱)ابن‌الوقت- (۲)دفع‌الوقتی کرنے والا وغیرہ-

**temporizingly**, *adv.* : (۱) ابن‌الوقت بن کر- (۲) دفع‌الوقتی کے طریق پر - (۳) کام چلانے کے لیے ؛ عارضی طور پر -

**Temporo-**, in comb. : جزو ترکیبی بمعنی کنپٹی ؛ صدغ -

*-facial* : چہرے اور کنپٹی کا -

**Tempt**, *v. t.* : (۱) ( قدیم ؛ توراتی ) آزمانا ؛ عزم ' عقیدے کا امتحان کرنا ؛ ابتلا میں ڈالنا - -(*God did t. Abraham* ) (۲) تحریص یا ترغیب دینا ؛ اکسانا ؛ ابھارنا ( کسی کام خصوصاً برائی پر ) -(۳) لبھانا ؛ رغبت دلانا ؛ ( قدیم توراتی ) غصہ دلانا؛ ٹوکنا ( *shall not t. the Lord,* ) -

*I am tempted to question this*: بے اختیاراعتراض کرنے کو جی چاهتا هے -

**temptingly**, *adv.* : لبھاتے هوئے ؛ رغبت دلاتے هوئے -

**temptability**, *n.* : تحریص پذیری ؛ ترغیب پذیری -

**temptable**, *a.* : تحریص پذیر ؛ ترغیب پذیر -

**Temptation**, *n.* : (۱) ترغیب ؛ تحریص - (۲) وہ شے جس سے ترغیب هوتی هو ؛ وجہ ترغیب ؛ وجہ رغبت ؛ دلکش یا دلفریب چیز - (۳) وہ چیز جو برے کام پر ابھارتی هے ؛ وجہ تحریص ؛ حرص کا پھندا -

**Tempter**, *n.* (۱) ترغیب یا تحریص دینے والا ؛ لالچ دینے والا - (۲) شیطان ؛ ابلیس ( *The T.* ) -

**temptress**, *n.* : وہ عورت جو لوگوں کو برے کام پر اکساتی هو یا لگاوٹ کی باتوں سے اپنے دام محبت میں گرفتار کرتی هو ؛ بهکانے والی یا لگاوٹ باز عورت -

**Ten**, *a. & n.* : (۱) دس- (۲) ( غیر معین عدد کے طور پر کثرت کے معنی میں) متعدد؛ کئی (کئی درجے آسان -(*ten times as easy*

*hart of t.*: دیکھو Hart -

*t.-penny nail* : دیکھو Penny -

*t.-pounder* : ( تاریخ انگلستان ) وہ مالگزار جو دس اشرفی یا زیادہ لگان دینے کی وجہ سے پارلیمنٹ کے انتخابات میں راے دینے کا مجاز تھا -

*ten to one he forgets it* : دہ گنا یقین ( اس کا ) هے کہ وہ بھول جاے گا -

*upper t.* : دیکھو Upper -

**tenfold**, *a. & adv.* : دس گنا ؛ دہ چند -

**tenth**, *a. & n.* : دسواں ؛ دهم -

**tenthly**, *adv.* : دسویں -

**Tenable**, *a.* : (۱) جسے حملے سے بچایا جاسکے ؛ قابل مدافعت ؛ مستحکم (قلعہ مورچہ وغیرہ ) -(*t. position, theory*) (۲) بظاهر معقول ؛ قرین عقل ( نظریہ ' دلیل وغیرہ ) - (۳) موقت ؛ ایک خاص میعاد تک رهنےوالا یا ملنے والا ( عهدہ ' وظیفہ وغیرہ )؛ جوایک شخص کے پاس ایک خاص میعادتک رہ سکے(*t. for ten years*)-

**tenability, tenableness**, *nn.* : (۱) قابل مدافعت هونا ؛ استحکام - (۲) معقولیت -

**Tenace** ( -is ) *n.* : (۱) (تاش کے کھیل "*whist*" میں ) کسی رنگ کے دو پتے جن میں سے ایک حریف کے اس رنگ کے سب سے بڑے پتے سے اگلا اور دوسرا اس سے پچھلا هو ؛ اگلے پچھلے پتوں کا جوڑا - (۲) کسی کھلاڑی کے پاس یہ جوڑا هونا -

*major, minor t.* : ان جوڑوں کی مختلف قسمیں جن کی نوعیت غیر معین هے -

**Tenacious** ( -shus ) *a.* : (۱) مضبوطی سے پکڑ رکھنے والا ؛ محکم گیر ؛ محکم ؛ سخت ( گرفت وغیرہ ) - (۲) مضبوطی سے قایم ؛ جما هوا ( املاک' حقوق یا اصول پر)؛ کٹر؛ پکا (عقاید وغیرہ میں)- (۳) ( حافظے کے لیے ) قوی ' گیرا ؛ ماسک - (۴) چپکنا ؛ چپکنے والا ؛ چسپندہ - (۵) جس کے مختلف اجزا باهم پیوست هوں ؛ ملتصق ؛ پیوستہ -

**tenaciously**, *adv.* : سختی سے؛ مضبوطی سے-

**tenaciousness, tenacity**, *nn.* : محکم گیری ؛ مضبوطی؛ کٹرپن ؛ گیرائی ؛ ماسکیت ؛ چسپندگی ؛ پیوستگی -

**Tenaculum**, *n.* ( pl.-la ) : سرجنوں کا باریک دهار کا آنکڑا جس سے رگیں وغیرہ پکڑ کر اٹھاتے هیں ؛ رگ گیر -

**Tenail, -aille**, ( -al ) *n.*: ( قلعہ بندی ) دمدمہ ؛ مورچہ جو دو برجوں کے درمیان بڑی خندق کے کنارے بنا دیتے هیں ؛ پیش مورچہ -

**Tenant**, *n. & v. t.* : (۱) کرایہ دار ؛ لگان دار ؛ اسامی جو کراے سے دوسرے کے مکان یا زمین سے کام لیتا هے - (۲) ( قانون ) قابض ؛ متصرف ( غیر منقولہ جائداد پر خواہ ملکیت سے یا کرائے سے عارضی یا دائمی طور پر ) - (۳) (غیر منقولہ جائداد کے مقدمے میں ) اصلی مدعا علیہ - (۴) ( فعل ) لگان دار یا کرایہ دار یا اسامی کی حیثیت سے رهنا (مکان میں )؛ جوتنا ( زمین ) ؛ قابض هونا ( جائداد پر ) -

*t. farmer*: کاشتکار ؛ مزارع -

*t. right*: کرایہ دار یا لگان دار کا دوامی حق ( کہ جب تک لگان ادا کرتا رهے بے دخل نہیں کیا جاے گا اور اگر کیا جاے تو

اسے ہرجانہ ملے گا ) -

**tenancy**, *n.*: (۱) کرایہ داری؛ لگان داری- (۲) کرایہ داری وغیرہ کی میعاد - (۳) مکان؛ جائداد وغیرہ جو کرائے پر ہو -

**tenantless**, *a.*: بے کرایہ دار؛ جس میں کوئی کرایہ دار یا پٹہ دار نہ ہو؛ خالی -

**Tenantable**, *a.*: قابل کرایہ؛ اٹھانے کے قابل ( کرایہ یا لگان پر ) -

**Tenantry**, *n.*: لگان داران؛ کرایہ داران؛ اسامی ( صیغہ جمع میں ) ؛ رعایا -

**Tench**, *n.*: کارپ کے قسم کی چھوٹی مچھلی جو ممالک یورپ کے ندی نالوں میں ہوتی ہے؛ ولایتی سنگھاڑا مچھلی -

**Tend**, *v. i.*: (۱) ( کسی طرف کو ) مائل ہونا؛ جھکنا؛ ڈھلنا؛ جھکاؤ ہونا؛ میلان ہونا؛ رخ ہونا ( لغوی اور مجازی دونوں معنی میں ) - ( *tends in our direction, downwards,*) - (۲) صلاحیت ہونا؛ مادہ ہونا - (۳) باعث ہونا ( *this way, to the same conclusion much smoking tends to injure the voice*) -

**Tend**, *v. t. & i.*: (۱) خبر گیری کرنا؛ تیمار داری کرنا ( بیمار کی )؛ نگہبانی کرنا ؛ رکھوالی کرنا ( گلے کی )؛ دیکھ بھال کرنا ( کل وغیرہ کی ) - (۲) خدمت کرنا؛ کام کاج کرنا - (۳) لنگر کے رسے کی دیکھ بھال کرنا ( کہ اس میں بل نہ پڑجائیں ) -

**tendance**, *n.*: ( قدیم ) (۱) دیکھ بھال - (۲) احتیاط؛ توجہ؛ خبر گیری -

**Tendency**, *n.*: میلان ( کسی شے یا کام کرنے کی طرف ) ؛ رجحان -

**Tendentious**, *a.*: ( تحریر وغیرہ کے متعلق ) جو خاص مقصد ' خیال یا تحریک کی تائید یا تردید میں ہو؛ تابع مقصد؛ مبنی برمقصد-

**Tender**, *n.*: (۱) " *Tend* " کا فاعل - (۲) چھوٹی کشتی جو جہاز کے ساتھ خوراک لانے یا پیام لے جانے کے لیے ہوتی ہے؛ ہرکاری کشتی - (۳) انجن کے ساتھ کی گاڑی یا خانہ جس میں اس کا ایندھن اور پانی وغیرہ بھرا ہوتا ہے؛ انجن کوٹھی؛ ایندھن گاڑی - (۴) کونچی میں چھوٹا سا خانہ جس میں پانی بھرا ہوتا ہے -

**Tender**, *v. t. & i. & n.*: (۱) پیش کرنا ( *one's service, resignation, &c.* ) - (۲) ( رقم ) ادا کرنا - (۳) ٹھیکے دار کا تخمینہ دینا ' پیش کرنا ( کسی کام کے مصارف یا مال کی قیمت کا ) - (۴) کوئی چیز جو پیش کی جائے ؛ ٹھیکے کا تخمینہ - (۵) رقم جو قرض کی ادائگی کے لیے دی جائے؛ چکوتی کی رقم -

*legal t.*: زر قانونی جسے قانون زر رائج الوقت تسلیم کرتا ہے اور جس سے قرض ادا کیا جائے تو قرض خواہ اس کے لینے سے انکار نہیں کرسکتا -

*plea of t.*: ( قانون ) اقرار ادائگی کی درخواست مدعی علیہ کی طرف سے جواب دعوی میں کہ وہ مطالبہ ادا کرنے پر آمادہ تھا اور اب عدالت میں رقم پیش کرتا ہے -

**Tender**, *a.* ( - *est* ): ( ۱ ) نرم؛ ملائم؛ جس میں سختی نہ ہو - (۲) نازک؛ جسے جلد صدمہ یا زخم پہنچ جائے؛ دکھتا ہوا ( جسم کا حصہ ) - (۳) ( *t. heart, conscience* , ) کمزور؛ نا استوار ؛ کاچو بھو جو ؛ نازک ( لغوی اور مجازی دونوں معنی میں ) - (۴) شفیق؛ چاہنے والا؛ محبت بھرا ؛ محبت آمیز ( *t. parents, wrote t. verses* ) - (۵) ہر وقت خیال رکھنے والا ( عزت ' نیک نامی وغیرہ کا ) - (۶) بہت محتاط ؛ پھونک پھونک کر قدم رکھنے والا ( کہ کہیں لغزش نہ ہو جائے ) - (۷) جس میں بہت احتیاط کی ضرورت ہو ؛ نازک ( معاملہ وغیرہ ) ( *a t. subject* ) -

*of t. age*: کم سن -

*t. - eyed*: (۱) محبت بھری آنکھ والا - (۲) ضعیف البصر-

*tenderfoot*: ( نو آبادیوں اور امریکا کی عامیانہ اصطلاح میں ) نو وارد ؛ نیا آدمی؛ نا تجربہ کار آدمی -

*tenderloin*: (۱) نیم ران ؛ ران کا نچلا حصہ ؛ گائے کے پٹھے کا گوشت جو ہڈی کے نیچے ہو - (۲) ( *T.* ) ( امریکہ ) نیو یارک یا دوسرے شہروں کی عیش گاہ ؛ وہ محلے یا مقامات جہاں عیش و تفنن کے سامان ہوں -

*t. reputation*: نا استوار شہرت -

*t. -hearted*: نرم دل؛ رقیق القلب -

*t. -heartedly, adv.*: نرم دلی سے؛ شفقت سے-

*t. -heartedness, n.*: رحم دلی ؛ رقیق القلبی -

**tenderly**, *adv.*: نرمی سے؛ نازک طور پر؛ ملائمت کے ساتھ ؛ محبت کے ساتھ ؛ نہایت احتیاط سے -

**tenderness**, *n.*: (۱) ملائمت؛ نرمی؛ نزاکت - (۲) دکھتا ہونا؛ دکھن - (۳) رحم دلی؛ رقیق القلبی - (۴) شفقت؛ محبت - (۵) محتاط ہونا ( اخلاقی معاملات میں )-

**Tendon**, *n.*: وتر؛ وہ نس جو پٹھوں کے سرے پر ہوتی ہے یا ایک کو دوسرے سے جوڑتی ہے -

*Achilles t.*: ایڑی کی نس ( یونانی سورما "*Achilles*" کی طرف منسوب ہے اس لیے کہ اس کے جسم میں اس نس کے سوا کسی جگہ ہتیار اثر نہیں کرتا تھا ) -

**tendinous**, *a.*: وتری؛ وتر کا ؛ وتر نما -

**Tendril**, *n.*: درخت کا سوت یا ڈاڑھی جس کے سہارے سے وہ دوسرے درخت سے مل جائے؛ جھتنہ-

**tendrilled, a.**: ذو جھتنہ؛ سوت دار -

*Tenebrae, n. pl.*: مسیحی ہفتۂ مقدسہ کے آخری تین روز کی صبح تڑکے اور آدھی رات کی مناجاتیں جن میں شمعیں گل کرنے کی رسم ادا ہوتی ہے ؛ اندھیرے کی مناجاتیں -

**Tenebrific**, *a.*: ظلمت گر -

*t. stars*: شب آور تارے؛ وہ تارے جن کی نسبت خیال ہے کہ ان کے نکلنے سے رات ہوتی ہے -

**Tenebrous**, *a.*: ( قدیم ) تاریک ؛ اندھیرا -

**Tenement**, *n.*: (۱) اراضی (جو مالک کے پاس ہو - (۲) (قانون) لگان یا کرایہ کی جائداد غیر منقولہ ( مثلاً مکان ' اراضی وغیرہ ) ؛ جاگیر ؛ امرا کا منصب یا خطاب - (۳) مکان مسکونہ ؛ گھر - (۴) مکان کا ایک حصہ جس میں ایک کنبہ رہ سکے ؛ درجہ ؛ چال -

**tenemental**,*a.*: (۱)لگان یا کرائے کی جائداد کے متعلق؛ جاگیری- (۲) سکونتی ؛ مکان مسکونہ کے متعلق - (۳) لگان یا کرایہ کا -

**tenementary**, *a.*: (۱) لگان یا کرائے کی جائداد کے متعلق ؛ جاگیری- (۲) جو لگان یا کرائے پر دیا جائے؛ لگان یا کرائے کا - (۳) (۱) لگان داری یا کرائے داری کا ( حق وغیرہ ) -

**Tenesmus**, *n.* : (۱) زحارت ؛ آنتوں کی کمزوری جس کی وجہ سے بار بار پا خانے کی حاجت سوزش کے ساتھہ ہوتی ھے - (۲) سلسل بول ؛ مثانے کی خرابی جس کی وجہ سے بار بار پیشاب کی حاجت سوزش کے ساتھہ ہوتی ھے -

**Tenet**, *n.* : عقیدہ ؛ اصول ( کسی مذھب کا یا کسی شخص کا ) -

**Tenner**, *n.* : ( بول چال ) دس پونڈ کا نوٹ -

**Tennis**, *n.* : ٹینس ( مشہور کھیل ) -

*lawn t.* : دیکھو lawn -

*t. arm, elbow* : ہاتھہ کا جھٹکا یا مرچ جو ٹینس کھیلنے میں آجائے ؛ ٹینس موچ -

*t.-ball* : ٹینس کی ( ربر کی ) گیند -

*t. court* : ٹینس کورٹ ؛ قطعہ زمین جس پر ٹینس کھیلتے ھیں -

**Tenon**, *n. & v t.* : (۱) چول ؛ سرا ( خصوصاً لکڑی کا ) جو جوڑنے کے لیے کسی خانے یا چول میں بٹھا دیا جاتا ھے - (۲) ( فعل ) چول تراشنا یا بنانا ؛ چول سے جوڑنا ؛ چول بٹھانا -

*t.-saw* : کروتی یا آری ( باریک کام کے لیے ) -

**tenoner**, *n.* : (۱) چول بنانے یا بٹھانے والا - (۲) چول بنانے یا بٹھانے کا آلہ -

**Tenor**, *n.* : (۱) روش ؛ رفتار ( کسی چیز کی ، مجازاً زندگی یا طرز عمل کی ) - (۲) ( تقریر و تحریر وغیرہ کا ) منشا ؛ مدعا ؛ عام رنگ - (۳) ( قانون ) اصلی نیت ؛ مقصود - (۴) ( قانون ) نقل صحیح ؛ نقل مطابق اصل - (۵) ( موسیقی ) مردانہ آواز کا سب سے اونچا سر ؛ دھیوت ؛ اس سر میں گانے والا شخص - (۶) بعض اقسام کا ساز خصوصاً اونچے سر کم کا چوتارا -

*t. bell* : ( گھنٹوں کے سلسلے میں سب سے ) بڑا گھنٹا -

*t. voice* : اونچی آواز یا سر -

**tenorist**, *n.* : دھیوت یا اونچے سروں میں گانے یا بجانے والا

**Tenotomy**, *n.* : قطع وتر ؛ ایڑی کے اوپر کی نس کا ٹنا ( خصوصاً پاوں کی کجی دور کرنے کی غرض سے ) -

**Tenrec, Tan-**, *n.* : تنرک ؛ مدغا سکر کا ایک دودھ پلانے والا جانور جو سیہی سے مشابہ ھوتا ھے اور کیڑے کھاتا ھے -

**Tense**, *n.* : (۱) ( صرف ) زمانہ ؛ فعل کی صورت جس سے اس کا حال ، مستقبل یا ماضی میں واقع ھونا معلوم ھوتا ھے - (۲) تصریف ؛ فعل کی گردان ( ضمائر کے لحاظ سے ) - ( *future, past, present tt.* )

*aorist t.* : ( فعل ) مضارع -

*historic. t* : ( فعل ) ماضی بیانیہ -

*pluperfect t.* : ماضی بعید -

*sequence of t.* : دیکھو Sequence -

**tenseless**, *a.* : لازمانی ؛ جس کا زمانہ متعین نہ ھو ( متعلق بہ افعال صرفی ) -

**Tense**, *a.* : (۱) کھنچی ھوئی یا تنی ھوئی ( جھلی ، نس وغیرہ ) - (۲) ( مجازاً ) شدید ( جذبہ ) ؛ جوش میں آئی ھوئی ( طبیعت ) ؛ کشاکش کی حالت میں ؛ بے چین - (۳) کھنچاو کا ، کشیدگی کا ( انداز ) -

*t. moment* : تنے کا وقت -

**tensely**, *adv.* : کھچاو یا تناو کی حالت میں ؛ شدت جوش سے ؛ بے چینی سے ؛ کشاکش کے ساتھہ -

**tenseness, tensity**, *nn.* : کھنچاو ؛ تناو ؛ شدت ( جذبات کی ) ؛ جوش ؛ بیچینی ؛ کشاکش -

**Tensile**, *a.* : (۱) کھنچاو یا تناو کا - (۲) جو کھینچا جاسکے - (۳) کھنچنے والا ؛ تننے والا -

*t. force* : تناو کی قوت -

**tensible**, *a.* : کھنچنے والا ؛ تننے والا -

**tensibility, tensility**, *nn.* : کھنچنے یا تننے کی صلاحیت -

**Tension**, *n. & v.t.* : (۱) کھینچنا ؛ تاننا ؛ کھینچا جانا - (۲) کھچاو ؛ تناو - (۳) شدت ( جذبے کی ) ؛ جوش ؛ بے چینی ؛ کشاکش - (۴) نازک حالت ؛ بیچیدگی کی حالت ؛ کشاکش ( سیاسی ، عمرانی وغیرہ ) - (۵) ( میکانیکی ) تناو ؛ جس کے زور سے مشین کا کوئی دندا یا پتا کھنچتا یا حرکت میں آتا ھے - (۶) پھیلن ؛ گیس یا بخار کی پھیلنے کی قوت -

**tensioned** : تنا ھوا ؛ کھنچا ھوا -

**tensional**, *a.* : کھنچاو کا ؛ تناو کا -

**Tenson,-zon**, *n.* : (۱) قرون وسطی کے فرانسیسی مغنی شعرا ( تروپ دور ) کا باھمی مقابلہ ؛ کبت کہنے کا مقابلہ - (۲) کبت جو ایسے موقعے کے لیے کہے جاتے تھے -

**Tensor**, *n.* : عضلۂ ناشرہ ؛ وہ پٹھا جو جسم کے کسی حصے کو تنا ھوا رکھتا ھے -

**Tent**, *n. & v.i. & t.* : (۱) خیمہ ؛ ڈیرا - (۲) ( فوٹو گرافی ) سفری ڈارک روم ؛ اندھیری چھولداری جس میں تصویر تیار کرتے ھیں ( *dark t.* ) - (۳) ( فعل متعدی ) خیمہ چھانا ؛ ڈھاپنا ؛ سایہ کرنا ( خیمے جیسی شے سے ) - (۴) ( فعل لازم ) ڈیرے میں رھنا ؛ ڈیرا ڈال کر رھنا -

*bell t.* : یک چوبا ؛ تنبو ؛ چھوٹا خیمہ جس کے بیچ میں ایک بلی گڑی ھوتی ھے -

*t.- bed* : خیمہ ، مسہری یا چھپر کھٹ جس کی چھت خیمے کی سی ھوتی ھے -

*t.-fly* : آفتاب گیر ؛ پیش چوبہ ؛ خیمے کے آگے کا چھجا یا چھوٹا سا برامدہ -

*t.- pegging* : میخ اکھاڑنا ؛ سواروں کا گھوڑے دوڑاکر میخ اکھاڑنے کا کھیل یا کرتب -

*t.- pegs* : ( ڈیرا لگانے کی ) میخیں -

*t.-stitch* : کیکری ؛ سلائی میں مثلث یا خیمے کی شکل کا بخیہ -

**Tent** *n. & v.t.* : (۱) بتی ( کپڑے وغیرہ کی ) جو زخم میں رکھدیتے ھیں کہ اس کا منہ نہ بند ھونے پائے ؛ فتیلہ - (۲) ( فعل ) بتی رکھنا ؛ فتیلہ رکھنا -

**Tent**, *n.* : ایک قسم کی سرخ میٹھی شراب جو عموماً اسپین سے آتی اور عشائے ربانی میں استعمال ھوتی ھے -

**Tentacle**, *n.* : (۱) گیرہ ؛ ( ج ) لامس جانوروں کا آگے کو نکلا ھوا عضو جس سے وہ ٹٹولتے یا کسی شے کو پکڑنے میں مدد لیتے ھیں - (۲) ( نباتات ) ریشۂ حاسہ ؛ بعض پودوں کا رووان جس میں حس کی قوت ھوتی ھے -

**tentacled**, *a.* : گیرہ دار ؛ حاسہ دار -

**tentacular**, *a.* : گیرہ نما ؛ حاسہ نما -

**tentaculate, tentaculated**, *aa.* : گیرہ دار ؛ حاسہ دار -

**tentaculiform**, *a.* : گیرہ نما ؛ حاسہ نما -

**tentaculigerous**, *a.* : گیرہ دار ؛ حاسہ دار -

**Tentative**, *a.* & *n.* : (۱) آزمائشی ؛ تجربی - (۲) ( اسم ) آزمائشی تجویز یا نظریہ -

**tentatively**, *adv.* : تجربتاً ؛ بہ طریق آزمائش -

*Tente d'abri* : چھولداری -

**Tenter**, *n.* : نگراں ؛ خصوصاً وہ شخص جو کارخانے میں کلوں کا نگراں ہو -

**Tenter**, *n.* : ( کپڑا ) پھیلانے کا ٹوما ؛ ایک آلہ جس سے کپڑا سکھانے یا تہ کرنے کے لیے پھیلاتے ھیں -

*be on t. -hooks* or *on the tt.* : ( قدیم ) مخمصے میں ہونا ؛ خلجان کی حالت میں ہونا ؛ کانٹوں پر لوٹنا -

*t. ( -hook )* : اس ٹوے کا ھر ایک ھک یا کانٹا -

**Tenuis**, *n.* ( pl. -es. pr. -ez ) :- ( k, p, t. ) ( حروف ) ثقیلہ

**Tenuity**, *n.* : (۱) ( بال وغیرہ کی ) باریکی ؛ ( کاغذ وغیرہ کا ) پتلاپن - (۲) ( ھوا یا سیال اشیا کی ) لطافت ؛ ھلکاپن ؛ رقت - (۳) ( طرز تحریر وغیرہ کا ) ھلکاپن ؛ شوکت الفاظ سے خالی ہونا -

**Tenuous**, *a.* : (۱) ( شاذ ) پتلا ؛ باریک ؛ مہین ؛ چھوٹا - (۲) بہت باریک یا نازک ( فرق ) -

**Tenure** ( -yer ), *n.* : (۱) حق ملکیت ؛ حق قبضہ ؛ حق لگان داری (خصوصاً جائداد غیر منقولہ کا) ؛ ملکیت یا لگان داری کا اصول یا طریقہ - (۲) ( دخل و قبضہ یا عہدہ داری کا ) زمانہ ؛ عہد ؛ میعاد -

*allodial t.* : زمینداری -

*during his t. of office* : اس کی عہدہ داری کے زمانے میں -

*feudal t.* : جاگیرداری -

*military t.* : فوجی جاگیر جو فوجی خدمت ادا کرنے سے مشروط ہو -

*t. -horn, -sword* : ( تاریخ ) جاگیرداری کی تلوار یا قرنا جو قدیم زمانے میں جاگیر یا معافی کی سند یا نشانی کے طور پر پیش کی جاتی تھی -

*Tenuto*, *a.* : ( موسیقی ) مسلسل ( سر وغیرہ کے متعلق ) ( مقابلے کے لیے دیکھو staccato ) -

*Teocalli*, *n.* : میکسکو اور امریکہ کے قدیم باشندوں کا مندر ؛ دیول -

**Tepee, Teepee**, *n.* : ٹیپی ؛ امریکا کے قدیم باشندوں کا مخروطی شکل کا خیمہ ؛ پہلے چمڑے کا ھوتا تھا اب کرمچ یا کپڑے کا ھوتا ھے -

**Tepefy**, *v. t.* & *i.* : نیم گرم ہونا یا کرنا ؛ کنکنا نا -

**tepefaction**, *n.* : نیم گرم ہونا یا کیا جانا -

**Tephrigam**, *n.* : ( موسمیات ) نقشۂ حرارت و نا کارگیٔ حرارت جس میں یہ دکھایا جائے کہ اجسام میں کس قدر حرارت ھے اور اس میں سے کتنی مکانکی قوت ایسی ھے جو پیدا کرنے کے کام نہیں لائی جاسکتی ھے -

**Tephrite**, *n.* : جدید آتش فشانی چٹان ( جو آتش فشاں کے لاوا سے بنتی ہو ) -

**Tepid**, *a.* : (۱) نیم گرم ؛ کنکنا ؛ معتدل - (۲) ( جذبہ وغیرہ ) جس میں گرم جوشی کم ہو ؛ دھیما ؛ ھلکا -

**tepidity,tepidness**, *nn.* : کنکنا پن ؛ نیم گرمی ؛ دھیما پن -

**tepidly**, *adv.* : نیم گرم طور پر ؛ بغیر گرم جوشی کے -

*tpidarium*, *n.* : (۱) قدیم زمانے کے رومی حمام کا وسطی کمرہ جس میں معتدل حرارت ہوتی تھی ؛ نیم گرم درجہ - (۲) ( حمام کی ) بھٹی ؛ آتش دان -

*Ter. adv.* : تین بار ( خصوصاً موسیقی کی اصطلاح میں ) -

**-ter** : دیکھو Ther -

**Terai**(teri), *n.* : دھرے چندوے اور چوڑے چھجے کی فیلٹ ھیٹ جو یورپ والے گرم ملکوں میں پہنتے ھیں -

**Teraph**, *n.* : ( توراۃ کی اصطلاح میں جمع کے معنی میں؛ واحد یا اسم جنس کے طور پر teraphim آتا ھے ) پُتلے جن سے قدیم یہودی استخارہ کرتے تھے -

**Terato,-in comb.** : جزوترکیبی بمعنی اعجوبہ ؛ غیر طبعی شکل یا جسامت کا پودا یا جانور ؛ خارق ؛ وہ چیز جو خلاف عادت ھو -

*-genic, a.* : خوارق آفرینی کا یا تولید اعجوبات کا -

*-geny, n.* : خوارق آفرینی یا تولید اعجوبات -

*-lite* : سیکسنی میں ایک قسم کی مٹی جو پہلے بعض امراض کی دوا مانی جاتی تھی؛ گل عجیب ( ج ) -

*-logical, a.* : خرقیاتی ؛ اعجوبیاتی -

*-logist, n.* : ماھر خرقیات ؛ ماھر اعجوبیات -

*-logy* : (۱) خرقیات ؛ علم خوارق - (۲) اعجوبیات ؛ حیاتیات میں غیر طبعی پودوں اور جانوروں کی بحث -

**Terce**, دیکھو Tierce -

**Tercel**, *a.* : شکرا ؛ جرہ ؛ نرباز ؛ شاھین -

**Tercentenary** ( or -ten- ), *a.* & *n.* : (۱) سہ صد سالہ ؛ تین سو سال کا - (۲) سہ صد سالہ جشن وغیرہ ؛ سہ صدی -

**tercentennial**, *a.* : سہ صد سالہ ؛ تین سو سال کا -

**Tercet**, *n.* : دیکھو Triplet -

**Terebene**, *n.* : تارپین کے تیل اور گندھک کا ایک مرکب جو جراثیم کش دوا کے طور پر استعمال ھوتا ھے؛ ترپیناب ( ج ) -

**Terebinth**, *n.* : تارپین کا درخت ؛ بطم -

*oil of t.* : تارپین کا تیل -

**Terebinthine**, *a.* : تارپینی ؛ تارپین کے درخت کا -

**terebic**, *a.* : تارپین آمیختہ -

**Terebra**, *a.* ( pl. -ae ) : ( کیڑے کا ) برمانے والا عضو ؛ برما -

**terebrate**, *a.* : برمے دار -

**Teredo**, *a.* : جہاز کیڑا ؛ ایک قسم کا کیڑا جو جہازوں میں چھید کر دیتا ھے -

**Tergal**, *a.* : پشت کا ؛ ظہری -

**Tergeminate** ( -at ) *a.* : ( نباتیات ) سہ توام ؛ پتی جو تین جڑ والی پتیوں سے مرکب ھو -

**Tergiversate**, ( -j-, -g- ) *v. i.* : (۱) رنگ بدلنا ؛ مسلک یا عقیدہ بدلنا ؛ مرتد ہوجانا ؛ منحرف ھو جانا ؛ پھر جانا ؛ پلٹ جانا ( اپنے عقاید یا گروہ سے ) - (۲) کبھی کچھ کہنا کبھی کچھ کہنا ؛ متضاد باتیں کہنا ؛ بار بار پہلو بدلنا ؛ ایک بات پر قائم نہ رھنا -

**tergiversation**, *n.* : (۱) ارتداد ؛ انحراف ؛ مسلک یا عقیدے کی تبدیلی - (۲) متضاد باتیں؛ ایک بات پرقائم نہ رھنا -

**tergiversator**, *n.* : (۱) مرتد ؛ اپنے عقیدے یا گروہ سے پھر جانے والا - (۲) متضاد باتیں کرنے والا ؛ بار بار پہلو بدلنے والا ؛ ایک بات پر قائم نہ رھنے والا -

**Term**, *n.* : (۱) ( کسی قدر قدیم ) حد؛ انتہا ؛ ( خصوصاً وقت کی )

*set a t. to his encroachments,* ) میعاد ؛ انتہائی مدت
!(*awaited the t. of his existence* -(۲) مدت ( معینہ
-(*term of 5years, his t. of office expired*) زمانہ
(۳) ( مدارس و عدالت ) میقات ؛ عدالت کے اجلاس یا مدرسوں کی تعلیم کا زمانہ (*Michaelmas, Hilary, Easter,*
"*sittings*" کا ( عدالت کی میقات کے لیے اب ) (*Trinity, t.*
*Quarter-day* (۵) لفظ بولتے ہیں ) - (۴) مقررہ تاریخ -
(*t. of* or *for years* نیز) (۶) - "*Quarter*" دیکھو
میعادی قبضہ یا دخل یا حصہ ( جائداد وغیرہ میں ) - (۷) ( ریاضی ) رقم ( جو کسی دوسرے عدد میں جوڑی یا اس میں سے گھٹائی جائے ) - (۸) ( منطق ) حد ( الفاظ جو کسی قضیے کے مبتدا یا خبر ہوں ) - (۹) اصطلاح ( کسی علم یا فن کی ) ( کسی خاص محاورے یا ) (*law, technical, scientific t.*)
اصطلاح میں (*in tt. of* ) - (۱۰) ( صیغۂ جمع میں ) الفاظ ' طرز بیاں ؛ پیرایۂ بیان - (۱۱) ( صیغۂ جمع میں ) شرائط ( لین دین خصوصاً خرید و فروخت کی ) (مجازاً) دام - (۱۲) ( صیغۂ جمع میں ) تعلقات ( آپس کے ) -

***am on bad, good, familiar, tt. with him,*** : اس کے ساتھ اچھے ' برے یا بے تکلفی کے تعلقات ہیں -
***bring to tt.*** : شرائط منوا لینا -
***come to tt.*** : شرائط مان لینا ؛ راہ پر آ جانا ؛ دب جانا -
***come to tt. with*** or ***make tt. with*** : قرار داد کرنا ؛ معاہدہ کرنا ؛ سمجھوتا کر لینا -
***contradiction in tt.*** : دیکھو Contradiction -
***his tt. are 2 rupees a lesson*** : اس کے ہاں دو روپیہ فی سبق مقرر ہے -
***inclusive tt.*** : دیکھو Inclusive -
***in tt. of*** : کسی خاص محاورے یا اصطلاح میں -
***in the most flattering tt.*** : نہایت تعریف کے الفاظ یا پیرائے میں -
***eat one's tt.*** : دیکھو Eat -
***major, minor, middle tt.*** : حد اکبر ' اوسط ' اصغر
***set tt.*** : مقررہ یا معینہ الفاظ
***tt. of reference*** : موضوع تحقیق ؛ دریافت طلب مسائل ( جو فیصلے یا رپورٹ کے لیے کسی شخص یا جماعت کے سپرد کیے جائیں)-
***they are not on speaking tt.*** : ان کی آپس میں بات چیت نہیں ہے -

**termless,** *a.* : (۱) غیر محدود - (۲) بے حد ؛ بے انتہا - (۳) لا متناہی -

**Term,** *v. t.* : ( کسی خاص ) نام سے یاد کرنا ؛ موسوم کرنا ؛ کہنا (*this, he termed sheer robbery*) -

**Termagant,** *n. & a.* : (۱) ( تاریخ ) قرون وسطی کے عیسائیوں کے خیال باطل میں مسلمانوں کا مفروضہ خدا جو شر و فساد کا بانی ہے ؛ اہرمن - (۲) لڑاکا ( عورت ) ؛ بد مزاج یا زبان دراز عورت- (۳) ( صفت ) شورہ پشت ؛ فسادی ؛ جھگڑالو ؛ لڑاکا (عورت) -
**termagancy,** *n.* : شورہ پشتی ؛ فسادی پن ؛ شرارت -
**termagantly,** *adv.* : شورہ پشتی سے ؛ مفسدانہ ؛ شرارت سے -

**Terminable,** *a.* : (۱) خاتمہ پذیر ؛ اختتام پذیر ؛ محدود - (۲) میعادی ؛ موقت ( جو ایک مقررہ میعاد کے بعد ختم ہوجائے )-
**terminableness,** *n.* : (۱) اختتام پذیری ؛ محدودیت - (۲) میعادی یا موقت ہونا -

**Terminal,** *a. & n.* : (۱) ڈھرکا ؛ سرے کا ؛ حد کا ؛ حد بنانے والا یا حد سے منسوب - (۲) ( ریاضی ) مجہول - (۳) ( نباتیات ) ( شاخ یا ڈنٹھل کے ) سرے کا ؛ آخری - (۴) ( حیوانیات وغیرہ ) سلسلے ؛ کا آخری نہائی - (۵) مدت مقررہ پر کیا جانے یا واقع ہونے والا ؛ میعادی ؛ میقاتی (*t. accounts, subscription*) - (۶) (*t. figure*) = *terminus* - (۷) سرا ؛ منتہا ؛ سلسلے کے آخر میں آنے والی یا ختم کرنے والی شے ؛ خصوصاً برقی مورچے کے دونوں سرے کے پیچوں میں سے ایک پیچ ؛ سرا - (۸) ( امریکا ) ریل کا آخری اسٹیشن ؛ ٹرمنس ؛ ڈھرکا اسٹیشن -
*t. joints* : مفاصل نہائی ؛ آخری جوڑ -
*t. station* : ڈھرکا اسٹیشن ؛ آخری مقام ؛ جہاں ریل یا سڑک ختم ہوتی ہو -
*t. value* : مقدار مجہول -
**terminally,** *adv.* : (۱) خاتمے یا حد پر - (۲) آخر میں - (۳) ہر میقات میں ؛ میقاتاً -

**Terminate,** *v. t. & i.* : (۱) محدود کرنا ؛ حد بنانا - (۲) ختم کرنا یا ہونا - (۳) ( الفاظ کا ) ( کسی حرف یا حرکت پر ) ختم ہونا ؛ ( حرف یا حرکت کا لفظ کے ) آخر میں ہونا -
**terminative,** *a.* : (۱) خاتمے کا ؛ ختم کرنے والا - (۲) فعل کی ابتدا اور انتہا کو ظاہر کرنے والا -
**terminatively,** *adv.* : ختم کرتے ہوے ؛ خاتمے کے طور پر -
**terminatory,** *a.* : ختم کرنے والا ؛ خاتمے کا -

**Terminate** (-at) *a.* : محدود ؛ جو ایک حد پر ختم ہوجائے -
*t. decimal* : اعشاریۂ محدود -

**Termination,** *n.* : (۱) حد بندی - (۲) اختتام - (۳) لفظ کا آخری حرف یا رکن ؛ آخر کلمہ -
*put a t. to, bring to a t.* : ختم کرنا -
**terminational,** *a.* : جو کلمے کے آخر میں ہو؛ آخری -

**Terminator,** *n.* : (۱) خاتم ؛ جو اختتام کو پہنچائے - (۲) ( ہیئت ) حد نور و ظلمت ؛ خط نور و ظلمت ( جو جرم سماوی کے روشن اور تاریک حصوں کو جدا کرتا ہے ) -

**Terminer,** دیکھو Oyer -

**Terminism,** *n.* : (۱) یہ عقیدہ کہ ہر شخص کے لیے توبہ کا ایک محدود زمانہ ہوتا ہے ؛ تحدید اثابت - (۲) ( فلسفہ ) اسمیت ( دیکھو Nominalism ) -
**terminist,** *n.* : (۱) تحدید اثابت کا معتقد - (۲) اسمی ؛ اسمیت پسند -

**Terminology,** *n.* : (۱) اصطلاحیات ؛ علم المصطلحات کے صحیح استعمال کا علم - (۲) کسی علم یا فن کی اصطلاحات؛ مصطلحات -
**terminological,** *a.* : اصطلاحیاتی ؛ مصطلحات کے استعمال کا ؛ اصطلاحی -
*terminological inexactitude* : (مزاحاً) غلط بیانی؛ جھوٹ -
**terminologically,** *adv.* : اصطلاحیات کے نقطۂ نظر سے -

**Terminus,** *n.* ( pl.-uses,-i ) : (۱) (اب اس معنی میں شاذ ہے) منزل مقصود ؛ منتہا - (۲) ریل ( صدر لائن یا شاخ ) کا آخری

اسٹیشن)؛ٹرمنس؛ دھرکا اسٹیشن-(۳) ( رومی صنمیات ) ترمینوس؛ سرحدوں کا دیوتا - (۴) مورتی پایہ ؛ نیم قد مورت جس کے نیچے کا حصہ ایک چوکور ستون ہو -

*t. ad quem* : نقطۂ آغاز؛ ابتدا (بحث یا حکمت‌عملی وغیرہ کی)-

*t. a quo* : نقطۂ اختتام ؛ انتہا ( " " " " ) -

**Termitarium, Termitary,** *nn.* : دیمک کا گھر؛ دیمک کا پنجرا-

**Termite,** *n.* : دیمک؛ ارضہ -

**Termly,** *a.* & *adv.* : ( شاذ ) (۱) میقاتی ( جو ہر میقات پر واقع ہو یا ادا کیا جاے ) - (۲) ہر میقات پر ؛ میقاتاً -

**Termor,** *n.* : ( قانون ) میعادی یا حین حیاتی پٹہ دار یا لگان دار-

**Tern, Tarn,** *n.* : ایک قسم کا دریائی پرند جس کا قد معمولی مرغابی سے چھوٹا مگر چونچ بڑی ہوتی ھے -

**Tern,** *n.* & *a.* : (۱) تین کا جوڑ؛ ثلثم ؛ تکڑی خصوصاً قرعہ اندازی کے تین نمبر جو اکٹھے نکل آئیں تو بڑا انعام ملتا ھے ؛ انعامی نمبروں کی تکڑی - (۲) انعام جو اس طرح ہاتھ آے ؛ تکڑی کا انعام - (۳) دیکھو Ternate -

**Ternary,** *a.* : (۱) تین کا ؛ ثلاثی - (۲) ( ریاضی ) جس میں تین ( مقادیر ) متغیر ہوں ؛ سہ متغیری -

**ternal,** *a.* : تین کا ؛ ثلاثی -

**Ternate** ( or -at ) *a.* : (۱) تین تین کا ؛ تکڑی کا؛ جیسے تین تین میں مرتب کیا گیا ہو - (۲) ( نباتیات ) ( پتی ) جو تین چھوٹی چھوٹی پتیوں سے مرکب ہو؛ سہ رکنی -

**ternately,** *adv.* : (۱) تین تین کرکے-(۲) سہ رکنی ترتیب سے-

**Terne,** *n.* ( usu. t.-plate ) : ادنی درجے کا ٹین جس میں سیسے کی آمیزش زیادہ ہو ؛ گھٹیا ٹین

**Terpsichorean** ( -k- ) t-, a. : ترپس قوری ؛ قدیم یونانیوں کی ناچ کی دیوی ؛ ترپس قور سے منسوب -

*T. art* : فن رقاصی -

*terra*; *n.* : زمین ؛ مٹی؛ اکثر لاطینی اور اطالوی جملوں میں مستعمل ھے -

*t. cariosa* : چونے کے پتھر کی مٹی جو مانجھنے کے کام آتی ھے-

*t. filius* : ( لغوی معنی = زمین کا بیٹا ) ادنی خاندان کا آدمی -

*t. firma* : خشکی ؛ زمین ( پانی کے مقابلے میں ) -

*t. incognita* : (۱) نئی سر زمین ؛ نیا خطہ ( جس کی جغرافی تحقیقات نہ ہوئی ہو ) - (۲) ( مجازاً ) نیا میدان ( غور و فکر یا علمی تحقیقات کا ) -

*t. Japonica* : گل جاپانی ؛ ایک قسم کی مٹی جو چمڑا رنگنے وغیرہ کے کام آتی ھے -

*t. nera* ( *nara* ) : سیاہ گل ؛ ایک قسم کا ( سیاہ ) رنگ جو قدیم مصور استعمال کرتے تھے -

*t. verde* : ہری مٹی جس سے تصویر میں رنگ کے طور پر کام لیا جاتا ھے -

**Terrace** ( -as ) n. & v.t. : (۱) اونچی، کھلی ہوئی ہموار جگہ ؛ ڈھلوان مقام جو مسطح کرلیا گیا ہو ؛ ڈھلوان چبوترہ - (۲) ( طبقات ) سمندر کا بلند کنارہ ؛ کراڑا - (۳) مکانوں کی قطار جو پہاڑی پر یا سڑک سے بلندی پر واقع ہو -(۴) سڑکوں کے نام کا جز؛ ٹیریس - (۵) چبوترہ بنانا یا نکالنا -

**terraced roof** : کھلی مسطح چھت ( جیسی ہندوستان کے مکانوں میں ہوتی ھے ) -

**Terracotta,** *n.* : (۱) پکائی ہوئی مٹی ، سرخی مائل بادامی رنگ کی جس سے عمارتوں میں آرائشی چیزیں یا مورتیاں وغیرہ بناتے ہیں - (۲) اس قسم کی مٹی کا پتلا ؛ مورتی- (۳) ( اسم و صفت ) سرخی مائل بادامی ( رنگ ) -

**Terrain,** *n.* : (۱) ( جغرافیہ طبعی ) قطعۂ زمین ؛ خطہ - (۲) ( فن جنگ ) ( موقع کی ) زمین -

**Terramare,** ( -ahr-ar ) n. : (۱) ہڈیوں وغیرہ کے باقیات کی قسم جو زمین میں دبی ہوئی پائی جاتی اور کھات کے کام آتی ھے ؛ استخوانی کھات ؛ ہاڑ کھات - (۲) جنوبی یورپ کی قبل تاریخ زمانے کی مٹی کی تہ جس میں ہڈیاں کوڑیاں وغیرہ ملی ہوتی ہیں ؛ کوڑیا مٹی -

**Terraneous,** *a.* : ( نباتیات ) زمین روئیدہ ؛ وہ نباتات جو صرف خشکی پراگتی ہوں ؛ بری ( نباتات ) -

**Terrapin**, *n.* : ایک قسم کا کچھوا جو ندی میں رہتا ھے ؛ ٹراپین -

*salt-marsh t. or diamond-back t.* : ایک قسم کا کچھوا جس کا گوشت عمدہ غذا سمجھا جاتا ھے -

**Terraqueous,** *a.* : ( زمین کی صفت ) جو پانی اور خشکی دونوں پر مشتمل ھے -

**Terrene,** *a.* : ارضی ؛ بری ؛ دنیاوی -

**Terreplein** ( tarplan ) n. : (۱) ( جنگی ) دمدموں کے عقب میں مسطح زمین جس پر توپ جمائی جاتی ھے ؛ توپ چبوترہ - (۲) اونچی یا زمین سے نیچی مسطح جگہ جو میدان میں توپ خانے کے واسطے بنائی جاے ؛ توپ چوک -

**Terrestrial**, *a.* & *n.* : (۱) ارضی ( خصوصاً فلکی کے مقابلے میں *t. seasons* ) ؛ کرہ ارض یا زمین کا - (۲) دنیاوی؛ عالم سفلی کا - (۳) بری ؛ خشکی کا - (۴) ( حیوانیات ) ( آبی یا دریائی کے مقابلے میں ) خشکی کا ؛ بری - (۵) ( اسم ) زمین کا باشندہ ؛ خاکی ؛ آدمی -

*t. globe* : کرہ ؛ کرۂ ارض کا نمونہ -

*t. magnetism* : دیکھو Magnetism -

**terrestrially,** *adv.* : دنیاوی ؛ ارضی یا بری طریق پر -

**Terret, -it,** *n.* : ( گاڑی کے گھوڑے کے ) زین کا حلقہ جس میں سے باگ گزرتی ھے -

**Terrible,** *a.* : (۱) ہولناک؛ وحشتناک؛ مہیب - (۲) نہایت شدید - (۳) ( بول چال ) سخت بلا کا؛ نیز دیکھو "Enfant Terrible"-

*a t. bore* : بلا کا مغز چٹ -

**terribleness,** *n.* : (۱) وحشت انگیزی - (۲) شدت -

**terribly,** *adv.* : (۱)وحشت انگیز طریقے سے-(۲) بہت شدت سے- (۳) (بول چال) بہت -

**Terricolous,** *a.* : زمین پر یا زمین کے اندر رہنے والا ؛ زمینی ( کیڑا وغیرہ ) ؛ خصوصاً کیچوے کی قسم کا؛ خراطینی -

**Terrier,** *n.* : ٹیریر ؛ ایک قسم کا ولایتی کتا جو پنجوں سے مٹی کھودتا ھے؛ بو گیر-

*black -&- tan, t., bull, fox t.* : چھوٹے بالوں والے ٹیریر کی قسمیں -

*Irish, Scotch, Skye, Yorkshire t.* : سخت بالوں والے ٹیریر کی قسمیں -

**Terrier,** *n.* : (۱) خسرہ جس میں زمینوں کی حدود وغیرہ تحریر ہوتی ہیں - (۲) (تاریخ) (جاگیر دار کا) کھاتا یا کھتونی (جس میں کاشتکاروں اور پٹہ داروں کا حساب درج ہوتا ہے) -

**Terrific,** *a.* : دہشت انگیز؛ ہولناک؛ قیامت کا؛ بلا کا شدید -

**terrifically,** *adv.*: ہولناک طریقے سے؛ نہایت شدت سے -

**Terrify,** *v. t.* : دہشت پیدا کرنا؛ شدت سے خوف زدہ کرنا؛ ہولا دینا -

**Terrigenous,** *a.* : زمین آفریدہ؛ جو زمین سے پیدا ہوا ہو -

*t. metals* : متی میں ملی ہوئی دھاتیں مثلاً الومی نیم -

*Terrine* ( - en ), *n.* : قفلی؛ پیالہ؛ مٹی کا برتن جس میں کھانے کی کوئی چیز رکھہ کر بیچتے ہیں ( مثلاً نمش کا یا کھیر کا پیالہ ) -

**Territorial** *a.* & *n.*: (۱) قلمرو یا ملک محروسہ کا - (۲) مقامی علاقے یا صوبے سے مختص یا محدود - (۳) (امریکہ) ولایات متحدہ امریکہ کے کسی صوبے کا - (۴) (کلیسا کی اصطلاح) ملکی؛ دیوانی؛ جس میں ملکی حکومت کا دینی و دنیوی اقتدار مسلم ہو- (۵) وطنی فوج کا سپاہی؛ وطنی -

*the right was strictly t.* : یہ حق قطعی طور پر اسی علاقے میں محدود تھا -

*t. army* : وطنی فوج؛ رضا کاروں کی فوج جو انگلستان کے صوبوں میں قدیم شہری فوج (*militia*) کی جگہ بھرتی کی جاتی ہے اور ملک کی حفاظت میں معمولی فوج کو مدد دیتی ہے -

*t. possessions*: مقبوضات ملکی -

*t. system*: نظام ملکی؛ نظام دیوانی جس میں ملکی حکومت دینی و دنیوی اقتدار اعلیٰ رکھتی ہو -

**territorialism,** *n.*: ملکیت؛ نظام ملکی کا نظریہ یا اصول؛ ملکی حکومت کے دینی و دنیوی اقتدار کا نظریہ یا اصول -

**territorially,** *adv.*: مقبوضات ملکی کے نقطۂ نظر سے؛ ملکی تقسیم کے لحاظ سے؛ علاقے یا صوبے کے لحاظ سے -

**Territorialize,** *v. t.*: (۱) ( ملک کو ) نئے علاقوں کے الحاق سے توسیع دینا - (۲) ملک محروسہ میں داخل کرنا؛ مقبوضات میں شامل کرنا؛ اپنے ملک کا ایک صوبہ بنالینا -

**Territory,** *n.*: (۱) قلمرو؛ عمل داری؛ ملک محروسہ؛ سلطنت؛ ریاست؛ جو کسی بادشاہ یا حکومت کے زیر نگیں ہو - (۲) زمین کا وسیع قطعہ؛ علاقہ؛ کشور؛ ملک؛ صوبہ - (۳) ( امریکہ ) صوبہ جسے ریاست کے پورے حقوق حاصل نہ ہوں - (۴) (تجارت) تجارتی ایجنٹ کا حلقہ -

**Terror,** *n.* : (۱) شدید خوف؛ دہشت؛ ہیبت؛ ہول - (۲) وہ چیز یا شخص جس سے دہشت پیدا ہو؛ باعث دہشت؛ ہوّا - (۳) (بول چال) شریر؛ تکلیف دہ بچہ وغیرہ؛ شیطان؛ موذی -

*king of tt.*: (توراۃ) موت؛ ملک الموت؛ عزرائیل -

***Red T.***: انقلابیوں کا عہد خونریزی -

*Reign of T. or The T.*: انقلاب فرانس میں سنہ ۹۴-۱۷۹۳ء کا زمانہ؛ ایام خونیں؛ ( مجازاً ) اسی قسم کا عہد خونریزی -

*t. striken, t. struck*: ہیبت زدہ؛ دہشت زدہ -

*was a t. to evildoers*: اشرار اس کے نام سے لرزتے تھے -

*White T.*: رجعت پسندوں یا رجعتیوں کا عہد خونریزی -

**Terrorist,** *n.* : (۱) تخویف پسند جو حکومت یا اہل ملک کو دہشت انگیز طریقوں سے مرعوب یا مغلوب کرتا ہو یا ان طریقوں کا حامی ہو؛ خصوصاً انقلاب فرانس میں فرقۂ جیکوبی کا فرد؛ جیکوبی - (۲) روس کا انقلاب پسند -

**terrorism,** *n.* : (۱) تخویف پسندی؛ تخویفی طریقہ یا اصول - (۲) حکومت خوف؛ تخویفی حکومت؛ خوف گردی -

**terroristic,** *a.* : تخویفی؛ تخویف پسندانہ -

**terrorization,** *n.* : (۱) تخویف؛ خوف زدہ کرنا یا کیا جانا - (۲) تخویفی طریقوں کا استعمال -

**terrorize,** *v. t.* : (۱) تخویفی طریقوں سے مرعوب کرنا - (۲) خوف زدہ کرنا -

**Terry,** *n.* : ادنیٰ قسم کا اونی کپڑا جس کے گھونگر کاٹے نہ گئے ہوں؛ کھیس -

**Terse,** *a.* : مختصر اور جامع؛ تل و دل؛ گتھی ہوئی تقریر، تحریر وغیرہ -

**tersely,** *adv.* : اختصار اور جامعیت سے؛ ایجاز سے -

**terseness,** *n.* : اختصار اور جامعیت؛ ایجاز -

**Tertian** (-shn-), *a* & *n.* : باری کا؛ ایک دن بیچ ہونے والا (بخار وغیرہ)؛ ثلاثی؛ تیسرے دن کا -

*t. ague* : باری کا جاڑا بخار -

**Tertiary** (-sha-) *a.* & *n.* : (۱) تیسرے درجے کا؛ تیسرے نمبر کا - (۲) (اسم) (ارضیات) دور ثالث؛ تیسرا جگ (*the T.*) ( زمین کی ساخت کا ) - (۳) (طیور کے اڑنے کے پروں کی) تیسری قطار کا- (۴) تیسرے درجے کا پادری یا راہب ( *T.* ) -

**tertial.** *a* & *n.*: (۱) تیسری قطار کے پر کے متعلق - (۲) تیسری قطار کا پر -

*Tertio,* (shio) : دیکھو Primo -

*Tertium quid,* (shi-) *n.*: تیسری چیز؛ شئے ثالث؛ خصوصاً روح اور مادے کے درمیان یا بین الضدین کوئی چیز؛ مابین الضدین-

**Tertius** (-shus) *a.* : ( مدارس میں ) (ایک نام کے لڑکوں میں سے ) تیسرا؛ ثالث-

*t. gaudens* : ثالث ، انا؛ جو دو شخصوں کے جھگڑے میں خود فائدہ اٹھائے -

*Terza rima* ( tartsa-re- ) ( pl. *-ze, me* ) ( *pr. -a* ) : (۱) سہ قافیہ ترتیب ( مثلث کی) جس میں قافیوں کی ترتیب یہ ہوتی ہے ( ا ب ا؛ ب ج ب؛ ج د ج؛ ) - (۲) سہ قافیہ مثلث -

*Terzetto* ( tarts- ) *n.* : ( موسیقی ) تین آدمیوں کے مل کر گانے کی چیز یا گت؛ سہ آوازی چیز یا گت -

**Tesla,** *n.* *T. Coil* ( induction coil ) : ایک قسم کا امالی لچھا؛ ( برقیات ) جو بہت زیادہ ارتعاش کی متبادل رو پیدا کرتا ہو -

*T. Tube* : وہ نلکی جو "*T. coil*" کے قریب رکھنے سے روشن ہو جاتی ہے -

**Tessellated,** *a.* : (۱) چار خانہ دار؛ چوپڑ کا - (۲) ( نباتیات و حیوانیات ) باقاعدہ شطرنجی وضع کا؛ چار خانہ دار -

*t. pavement* : چوپڑ کا فرش -

**tessellar,** *a.* : چوپڑ کا -

**tessellation,** *n.* : (۱) چوپڑ کا فرش؛ چوپڑ کا کام- (۲) پچی کاری-

**Tessera,** *n.* ( pl. -ae ) : (۱) شیشے پتھر وغیرہ کا ٹکڑا جو پچی کاری میں استعمال ہوتا ہے؛ ربع نما ٹکڑا - (۲) ( قدیم روما ) ہڈی

وغیرہ کے مکعب ٹکڑے جو غیر سرکاری سکے کے طور پر استعمال ہوتے تھے -

**tesseral**, *n.* : مربع نما ٹکڑوں کا -

*Tessitura* ( -oora, ) *n.* : ( موسیقی ) آواز کا دائرہ ' جس کے اندر ہر قسم کی (گانے والوں کی) آوازیں اور ہر قسم کے سر آجاتے ہیں -

**Test**, *n.* : (۱) آزمائش ؛ امتحان ؛ جانچ - (۲) وہ اسباب یا ذرائع جن سے آزمائش کی جائے ؛ معیار ؛ کسوٹی ( *success is not a fair test* ) - (۳) کسی چیز کو قبول یا رد کرنے کی بنا ؛ شرط ؛ معیار ( *is excluded by our test* ) - (۴) ( کیمیا ) کوئی عامل کیمیاوی جس کے ملانے سے دوسرے مرکب کے اجزا کا پتہ چل جائے ؛ کاشف (*galls are a test for iron*) - (۵) متحرک داسا جس پر بھٹی میں چاندی اور سیسہ الگ کرتے ہیں -

*T. Act* : قانون حلف ؛ انگلستان کا سنہ ۱۶۷۲ ع کا قانون جس کے ذریعے سے سرکاری ملازموں کو بادشاہ کی وفاداری اور بعض مذہبی عقائد کا حلف اٹھانا پڑتا تھا -

*t. case* : آزمائشی مقدمہ جس سے کسی اصول کو طے کرنا یا آزمانا مقصود ہو -

*t. -match* : ٹیسٹ میچ ؛ کرکٹ کے کئی مقابلوں میں سے ایک مقابلہ عموماً دو ملکوں کی ٹیموں میں ہوتے ہیں -

(کیمیاوی تجربوں کے آلات ) :-

*t. -glass* : تجربہ گلاس -

*t. -mixer* : تجربہ ظرف -

*t. -paper* : تجربہ کاغذ -

*t. -tube* : تجربہ نلکی ( شیشے کی ) -

**Test**, *v. t.* : (۱) جانچنا ؛ پرکھنا ؛ آزمانا ؛ کسنا ( آدمی شے یا قابلیت وغیرہ کو ) ؛ امتحان کرنا - (۲) سخت امتحان لینا ؛ بہت بوجھ ڈال دینا ( قوت برداشت وغیرہ پر ) - (۳) سودھنا ؛ صاف کرنا ( دھات کو ) - (۴) ( کیمیا ) کاشف کے ذریعے امتحان کرنا ؛ اجزا معلوم کرنا -

**testable**, *a.* : آزمودنی ؛ امتحان پذیر ؛ قابل آزمائش -

**tester**, *n.* : ممتحن ؛ آزمائندہ ؛ جانچنے والا ؛ جانچنے کا آلہ ؛ کسوٹی -

**Test**, *n.* : بعض جانوروں کا سخت خول ؛ قشر ؛ صدفہ -

**Testaceous** ( -shus ), *a.* : (۱) قشری ؛ صدفی ؛ صدفہ یا صدف ماہی کے متعلق - (۲) صدف دار ؛ مصدف ؛ جس کا سخت اور مسلسل خول ہو - (۳) ( نباتیات و حیوانیات ) خشت رنگ ؛ سرخ اینٹ کے رنگ کی -

**testacean**, *a.* & *n.* : صدفیہ ؛ سخت خول یا صدفہ رکھنے والا ( جانور ) -

**testaceology**, *n.* : صدفیات -

**Testacy**, *n.* : وصیت کردگی -

**Testament**, *n.* : (۱) وصیت - (۲) (انجیل) منشور ( خداوندی ) ' عہد نامہ ( الٰہی ) - (۳) ( مجازاً ) انجیل

*military t.* : دیکھو Military -

*New T.* : انجیل کا وہ حصہ جس میں شریعت عیسوی کا ذکر ہے ؛ عہد نامہ جدید -

*Old T.* : انجیل کا وہ حصہ جس میں شریعت موسوی کا ذکر ہے ؛ عہد نامہ عتیق -

163

**testamentarily**, *adv.* : ازروے وصیت -

**testamentary**, *a.* : وصیتی ؛ وصیت کے متعلق ؛ وصیت کے ذریعے چھوڑا یا مقرر کیا ہوا -

**Testamur**, *n.* : امتحان میں کامیابی کا صداقت نامہ ؛ سند -

**Testate** (or -at), *a.* & *n.* : وصیت کردہ ؛ جو وصیت کر گیا ہو -

**testator**, *n.* : موصی ؛ وصیت کنندہ -

**testatrix**, *n.* : موصیہ ؛ وصیت کرنے والی -

**Tester**, *n.* : دیکھو Test -

**Tester**, *n.* : نمگیرا ؛ خصوصاً چھپر کھٹ یا مسہری کا -

**Tester**, *n.* : ( قدیم ' مزاحیہ ) ہینری ہشتم کے زمانے کا شلنگ ؛ ۶ پینس کا سکہ -

**Testicle**, *n.* : خصیہ ؛ فوطہ -

**testicular**, *a.* : خصیے کا ؛ فوطے کا -

**Testiculate**, ( -at ) *a.* : (۱) خصیے دار - (۲) خصیہ نما ؛ فوطا نما - (۳) ( نباتات ) خصیے جیسے دو عضو رکھنے والا ؛ دو فوطیا -

**Testify**, *v. i.* & *t.* : (۱) شہادت دینا ؛ شاهد ہونا ؛ تصدیق کرنا - ( ۲ ) ( قانون ) ایمان سے یا حلفاً بیان کرنا ؛ اظہار یابیان لکھنا ؛ شہادت دینا ؛ گواہی لینا - (۳) ( اشیاء کا ) دلالت کرنا ؛ ثبوت ہونا ؛ دلیل ہونا -

**Testimonial**, *n.* : ( ۱ ) صداقت نامہ ؛ سند ؛ تصدیق ( تحریری قابلیت ' چال چلن وغیرہ کی ) - (۲) سند خوشنودی ؛ صلہ خدمت (خصوصاً جو سر جلسہ یا سرکاری طور پر دیا جائے) -

**Testimonialize**, *v. t.* : صداقت نامہ یا صلہ خدمت دینا -

**Testimony**, *n.*: (*called him in t., we have his t.*) (۱) تصدیق ؛ ثبوت - (۲) (عدالت) حلفی بیان یا اظہار؛ شہادت (تحریری یا زبانی)- (۳) اقوال ؛ بیانات ( *must rely on the t. of history or the tables -of historians* ) (۴) (قدیم) احتجاج - (۵) خصوصاً ( *of the t.* ) احکام عشرہ وبائبل کے احکام شرعی - (۶) وحی الہی؛ کتاب الہی؛ انجیل؛ خصوصاً احکام عشرہ (بائبل کے)؛ احکام شرعی-

**Testudinareous**, *a.* : کچھوے کے خول کے رنگ کا ؛ سہ رنگی چتی دار ؛ جس پر کچھوے کے خول کی طرح سرخ زرد اور سیاہ چتیاں پڑی ہوں -

**Testudinate**, *a.* : حدبی ؛ سلحفی؛ کچھوے کی پیٹھ کی طرح ڈھلواں ؛ ڈھال کا سا -

**Testudineous**, *a.* : سنگ پشت نما ؛ کچھوے کی پیٹھ جیسا -

**Testudo**, *n.* : (۱) ( قد روما ) سپر بندی آڑ ؛ صف بندی جس میں سپاہی پاس پاس کھڑے ہوکر ڈھال سے ڈھال ملاکر صف باندھتے تھے - (۲) (اسی قسم کی ) آڑ ( جو کان کن زمین کھودنے میں بنالیتے ہیں تا کہ زمین دھنس جاے تو دبنے نہ پائیں) - (۳) ایک قسم کا کچھوا -

**testudinal**, *a.* : کچھوے کا؛ سنگ پشتی -

**Testy**, *a.* : جھلا ؛ چڑ چڑا ؛ زود رنج ؛ تنک مزاج

**testily**, *adv.* : چڑ چڑے پن سے ؛ جھلا کر -

**testiness**, *n.* : چڑ چڑاپن ؛ تنک مزاجی -

**Tetanic**, *a.* & *n.* : (۱) کزازی ؛ کزاز سے متعلق - (۲) کزازی کیفیت پیدا کرنے والی دوا؛ مثلاً کچلہ ( *t. spasm* ) -

**Tetanus**, *n.* : کزاز ؛ ایک مرض جس میں بعض اعصاب میں سخت تشنج پیدا ہو جاتا ہے -

**tetanization**, *n.* : کزازی کیفیت ؛ کزاز پیدا کرنا یا ہونا -

**tetanize**, *v.t.* : کزازی کیفیت پیدا کرنا -

**tetanoid**, *a.* : کزاز نما -

**Tetchy, Techy** (-tsh-) *a.* : چڑ چڑا ؛ جھلا ؛ تنک مزاج -

**te (t) chily**, *adv.* : چڑ چڑے پن سے ؛ جھلا کر -

**te (t) chiness**, *n.* : چڑ چڑا پن -

**Tete-a-tete** (tatahtat), *adv. a. & n.* : (۱) تخلیے میں ؛ خلوت میں - (۲) تخلیے کی ؛ خلوت کی ؛ راز کی - (۳) خلوت کی ملاقات یا گفتگو ؛ سرگوشیاں ؛ راز و نیاز کی باتیں - (۴) دو آدمیوں کے بیٹھنے کا صوفا -

**Tether** (-dh-) *n.&v.t.* : (۱) لمبی رسی یا زنجیر جس سے باندھ کر جانور کو چرنے کو چھوڑ دیتے ہیں - (۲) احاطہ ؛ دائرہ ؛ حد (علم ' اختیار وغیرہ کی) - (۳) رسی سے باندھنا ؛ (چرتے جانور کو) کھونٹے سے باندھ دینا -

*beyond his t.* : دائرہ معلومات یا اختیار سے باہر -

*was at the end of his t.* : آگے اس کا بس نہیں چلتا تھا ؛ اس سے کچھ بن نہ پڑتا تھا -

**Tetra-** in comb : جز ترکیبی بہ معنی " چار " -

*-chord* : قدیم سر گم جس میں چار سر ہوتے تھے ؛ چار سر کا سرگم -

*-chordal, a.* : چار سروں کا -

*-cyclic* : چہار حلقہ ؛ جس میں چار حلقے یا لچھے ہوں -

*-dactyl, a. & n.* : مصرعہ جس کے چار رکن ہوں اور ہر رکن میں ایک بڑا اور دو چھوٹے بول ہوں -

*-gon* : چو گوشہ شکل ؛ ذواربعۃ الزوایا -

*-gonal, a.* : چوگوشہ -

*-gram* : (۱) چار حرفی لفظ - (۲) چار ضلعوں کی شکل ؛ ذواربعۃ الاضلاع -

*-grammaton* : چو حرفی اسم الٰہی ؛ خداوند تعالیٰ کا نام عبرانی زبان میں جو انگریزی میں " *Jehovah* " لکھا جاتا ہے -

*-gynous* : چہار گردی (جس میں چار بقچہ گل ہوں) -

*-hedron* : ذواربعۃ السطوح ؛ چار سطحی مجسم -

*-hedral a.* : چار سطحی -

*-logy* : چار ناٹکوں کا مجموعہ خصوصاً (قدیم یونان) تین المیوں اور ایک طنزیہ ڈراما کا مجموعہ -

*-metal,-merous* : چار حصوں کا -

*-meter* : چار رکنی بحر یا اس بحر کی نظم -

*-morph* : چار حواریوں کی خصوصیات کا مجموعہ ایک پردار تصویر میں -

*-petalous* : چار پنکھ ؛ چار پنکھڑیوں کا -

*-phyllous* : چہار برگ ؛ چار پتوں کا ؛ چوپتیا -

*-pod, a. & n.* : چہار پا ؛ (تتلی) -

*-podous* : چہار پا -

*-pody* : چار رکنی بحر ؛ مصرعوں کی نظم ؛ چار رکنوں کا (مجموعہ) -

*-stich* (-k) : چار مصرعوں کا مجموعہ یا قطعہ -

*-style, a. & n.* : چہار ستون ؛ عمارت کا حصہ جو چار ستونوں پر قائم ہو خصوصاً برساتی یا چھت کا سہارا -

*-syllable* : چار بول کا لفظ ؛ چار رکنی لفظ

*-syllabic, a.* : چار بول کا ؛ چار رکنی -

*-ylous, a.* : چار انگشتیا (پنجے کا) جانور -

**Tetrad**, *n.* : (۱) چار کا عدد - (۲) چار چیزوں کا مجموعہ ؛ چوکڑی - (۳) عنصر یا جوہر فرد جو ہائیڈروجن کے چار جوہروں کے برابر قوت ترکیب رکھتا ہے -

**Tetrandrous**, *a.* : (نباتات) چار نر ؛ جس میں چار حامل زر ہوں -

**Tetrarch**, (-k) *n.* : (۱) (سلطنت روما) ملک یا صوبے کے چوتھائی حصے کا حاکم ؛ عامل - (۲) فوج دار ' فوج کے ایک حصے کا سردار -

**tetrarchate, tetrarchy** *nn.* : (۱) عامل کا عہدہ - (۲) عامل کا دائرہ حکومت -

**tetrarchical**, *a.* : عامل کا ؛ عاملی -

**Tetter**, *n.* : جلد کا مرض (مثلاً داد وغیرہ) -

*tetterwort* : بڑے قسم کا سلن دین (*celandine*) جو ان امراض کی دوا سمجھا جاتا ہے -

**Teucrian**, *a & n.* : قدیم یونانی شہر ٹرائے کا باشندہ ؛ ٹروجن -

**Teuto-**, comb : ٹیوٹن " *Teuton* " کی ترکیبی صورت -

**Teuton**, *n.* : ٹیوٹن ؛ قدیم جرمن قوم کا فرد -

**Teutonic**, *a. & n.* : (۱) ٹیوٹانی ؛ ٹیوٹن قوم کا یا اس کے متعلق - (۲) موجودہ جرمانی قوم کا ؛ جرمانی ؛ (وسیع معنی میں یہ لفظ جرمن قوم کے علاوہ ناروے سویڈن کے باشندوں اور انگلوسیکسن قوم کے لوگوں پر حاوی ہے) - (۳) ٹیوٹن اقوام کی زبان -

*T. languages* : فصیح اور دیہاتی جرمن زبانیں اور ناروے سویڈن کی زبانیں -

**Teutonicism**, *n.* : ٹیوٹانی زبان کا محاورہ ؛ ٹیوٹانی قوم کی خصوصیت -

**Teutonism**, *n.* : (۱) ٹیوٹانی زبان کا محاورہ - (۲) ٹیوٹانی قوم کی خصوصیت - (۳) ٹیوٹانی طرز یا اصول -

**Teutonization**, *n.* : ٹیوٹانی بنانا یا بنایا جانا ؛ ٹیوٹانی رنگ چڑھانا یا چڑھایا جانا -

**Teutonize**, *v.t.* : ٹیوٹانی بنالینا ؛ ٹیوٹانی رنگ چڑھا دینا -

**Text**, *n.*: (۱) مصنف کے اصل الفاظ ؛ کتاب کی اصل عبارت (شرح وغیرہ سے قطع نظر کرکے) - (۲) کتاب الٰہی (انجیل وغیرہ) کی آیت یا آیات جو کسی وعظ یا مقالے کے موضوع یا سند کے طور پر استعمال کی جائیں - (۳) متن (کتاب کا مضمون حواشی ' تصاویر وغیرہ سے قطع نظر کرکے) - (۴) جلی خط (*t. -hand*) -

*church t.*: دیکھو Church -

*German t.*: دیکھو German -

*t. -book*: نصاب کی کتاب ؛ درسی کتاب -

*the t. is hopelessly corrupt* : متن میں بہت کچھ تصرف کیا گیا ہے ' بہت مسخ ہوگیا ہے -

**Textile**, *a. & n.* : (۱) بننے کے متعلق ؛ پارچہ بافی سے متعلق - (۲) بنا ہوا ' یا بننے کا (*t. fabrics, t. materials,*) - (۳) کپڑا ؛ پارچہ -

*the t. art*: فن پارچہ بافی -

**Textual** *a.* : متن کا ؛ متن سے متعلق ؛ متنی (*t. criticism,*) - (*errors*) -

**textually**, *adv.* : متن کے لحاظ سے -

**Textualist**, *n.* : (۱) لفظ پرست ؛ وہ شخص جو کتاب کے الفاظ

یا اس کے لفظی معنی کا سختی سے پابند ہو - (۲) ہر موقع پر کتاب الٰہی کی سند پیش کرنے والا -

**textualism**, *n.*: لفظ پرستی -

**Texture**, (-tsher) *n.*: (۱) تاروپود؛ بناوٹ؛ بافت - (۲) ساخت؛ بناوٹ؛ ترکیب؛ ترتیب - (۳) (تصویر وغیرہ میں) سطح کاری؛ اشیا کی سطح کو دکھانا - (۴) (حیاتیات) نسیج؛ نسیج کی ساخت -

**textural**, *a.*: ساخت یا بافت کے متعلق؛ نسیج کے متعلق-

**Textureless**, *a.*: جس کی کوئی مخصوص ساخت نہ ہو؛ بےشکل-

**-th**, *suf. forming nn.*: لاحقہ جو اسما کے آخر میں آتا ھے اور (۱) ness - کی طرح کیفیت حالت یا صفت کے معنی دیتا ھے؛ جیسے ( *breadth truth,* ) - (۲) کبھی کبھی نتیجے یا عمل کے معنی دیتا ھے ( *tilth, growth* ) -

**-th, -eth**, *after -ty suf. forming ordinal numbers*: لاحقہ اعداد ترتیبی اور اعداد کسری کے آخر میں آتا ھے جیسے ( *adjj. & nn.* expr. fractions ) - (۱) چوتھا؛ چوتھائی ( *fourth* ) - (۲) چالیسواں؛ چالیسواں حصہ ( *fortieth*) -

**Thalamus**, *n.*: ( pl. -i ) (۱) قدیم یونانی مکان کا اندر کا درجہ؛ زنانہ - (۲) (تشریح) وہ مقام جہاں اعصاب دماغ سے باہر نکلتے ھیں؛ مبداء عصب - (۳) (نباتیات) پھول کا خانہ؛ مسند گل -

*optic t.*: مبداء عصب بصر -

**Thaler** (tah-) *n.*: ٹالر؛ چاندی کا سکہ جو پہلے جرمنی میں رائج تھا-

**Thalia**, *n.*: تھالیا؛ جو کومیڈی ( مزاحیہ ڈراما ) اور شبانی ( pastoral ) شاعری کی دیوی ھے -

**Thallium**, *n.*: تھیلیم؛ ایک کمیاب سفید نرم فلزی عنصر -

**thallic** *a.*: تھیلیم کا (مرکب) جس میں آکسیجن زیادہ ھو -

**thallous**, *n.*: تھیلیم کا (مرکب) جس میں آکسیجن کم ھو -

**Thallus** *n.*: ( نباتیات ) مضغہ؛ جسم نباتی جس میں جڑ تنہ اور پتا نہ ھو ( مثلاً کائی وغیرہ ) -

**thalloid** *a.*: مضغہ نما -

**Than** ( dhan - an ) *conj.* ( & quasi - prep ) بہ نسبت؛ بہ مقابلہ؛ سے (*you are taller than he,* (*colloq.*) *taller than him* ) -

**Thanage** ( -ij ) *n.*: چودھرات (*thane*) یا چودھری کا منصب؛ چودھری کا علاقہ -

**Thanat** (o) - **in comb.**: یونانی لفظ ( *thanatos* ) کی ترکیبی صورت بہ معنی موت -

*thanatophidia. n.* pl.: زھریلا سانپ -

**Thanatoid**, *a.* (۱) موت کا سا؛ مودے کا سا - (۲) مہلک؛ قاتل-

**Thane** *n.*: انگلستان کی قدیم تاریخ میں موروثی امرا اور عوام کے درمیان کے طبقے کا شخص؛ ملک؛ چودھری -

**thanedome**, *n.*: چودھرات؛ چودھری کا حلقہ یا علاقہ -

**thanehood**, *n.*: چودھری کا منصب؛ چودھرات -

**thaneship**, *n.*: چودھرات؛ چودھری کا منصب یا عہد حکومت-

**Thank**, *v. t.*: (کسی کا) شکریہ ادا کرنا؛ شکر گزار ھونا؛ شکر ادا کرنا-

*has only himself to t. for that*: اس میں خود اسی کا قصور ھے؛ اس کی ذمہ داری خود اس پر ھے-

*t. you*: شکریہ؛ تسلیم -

*t. you for nothing*: (حقارت سے انکار کے موقع پر) جی بس معاف کیجیے -

**Thank**, *n.*: (اب صرف جمع میں آتا ھے) شکر؛ شکریہ -

*much tt. I got for it*: (طنزاً) خوب قدرافزائی ھوئی-

*t.- offering*: قربانی یا نذر جو یہودی خوشی کے موقع پر دیتے تھے؛ شکرانے کی نذر یا قربانی -

*tt.*: آپ کا شکریہ؛ تسلیم -

*tt. to*: بدولت -

**thankworthy**, *a.*: ( قدیم ) قابل شکریہ -

**Thankful**, *n.*: (۱) شکر گزار؛ شاکر؛ ممنون؛ احسان مند - (۲) شکریے کے؛ شکر گزاری کے ( الفاظ ) -

**thankfully**, *adv.*: شکر گزاری سے؛ شکریے کے ساتھ -

**thankfulness**, *n.*: احسان مندی؛ شکر گزاری؛ ممنونیت -

**Thankless**, *a.*: ناشکرا؛ احسان فراموش -

*a t. task*: وہ کام جس کی کوئی قدر نہ ھو؛ جس کا کوئی صلہ نہ ملے؛ بے صلہ خدمت یا محنت -

**thanklessly**, *adv.*: ناشکر گزاری سے-

**thanklessness**, *n.*: نا شکر گزاری؛ احسان فراموشی-

**Thanksgiving**, *n.*: (۱) ادائے شکر ( خصوصاً بارگاہ الٰہی میں) شکرانہ - ( ۲ ) دعاے شکر- ( ۳ ) ( انجیل ) شکرانے کی نذر یا قربانی -

*General T.*: عیسائیوں کی ( *prayer book* ) میں دعاے شکر-

*T. day*: یوم شکر؛ وہ دن جو ریاستہاے متحدہ امریکا میں خداے تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کے لئے مقرر کیا جاتا ھے ( عموماً نومبر کی آخری جمعرات ) -

**Thar** (*tar*), *n.*: نیپال کا ھرن جو بکری کے مشابہ ھوتا ھے؛ تار -

**That**, *a.* Pron. & *adv.*: (۱) وہ؛ یہ - (۲) ( تلفظ *dhat* ) اتنا؛ اس قدر - (۳) (بہ طور اسم موصول ) جو؛ جوکہ -

*come out of t.*: ( عامیانہ ) بھاگ جاؤ -

*I was t. angry I could have struck him*: (سوقیانہ) اس قدر غصہ آیا کہ جی چاھتا تھا کہ مار بیٹھوں -

*like t.*: اس طرح؛ اُس طرح -

*put this and t. together*: مختلف واقعات پر مجموعی طور سے نظر ڈالو -

*so that's that*: یہ قصہ ھے؛ یہ بات ھے ( گفتگو یا بیان کے ختم ھونے کے موقع پر کہتے ھیں ) -

*talked about responsibilities and all t.*: ذمہ داریوں وغیرہ (اسی قسم کی پیش پا افتادہ باتوں) کا ذکر کرتا رہا -

*that's a dear!*: شاباش تم بڑے اچھے ھو ( بات مان لینے کے شکریے میں یا التجا کے طور پر چھوٹوں سے یا دوستوں سے کہا جاتا ھے ) -

*t. is not fair*: یہ بات انصاف کی نہیں -

*that's right*: (۱) بہت خوب - (۲) ( سوقیانہ ) ھاں -

*this t. and the other*: مختلف چیزیں؛ مختلف باتیں -

*went to this doctor and t. or to this and t. doctor*: کبھی اس ڈاکٹر کے یہاں کبھی اس ڈاکٹر کے یہاں؛ بہت سے ڈاکٹروں کے پاس گیا -

*wouldn't give t. for it*: ( انگلیاں چٹخا کر کہتے ھیں )

مجھے اس کی ذرہ برابر پروا نہیں ؛ میری جوتی سے -

*t. far* : (بول چال) اتنی دور -

**That** (dhat, occas. -at.-)conj. : (۱) کہ (*there is no doubt t. he meant it*)-(۲) تاکہ (*he withdrew t. the dispute might cease*) - (۳) کہ اس کی وجہ سے (*I am so sleepy t. I cannot keep my eyes open*) - (۴) اس وجہ سے کہ ؛ اس لئے کہ- (۵) کاش (*t. I knew the truth*) - (۶) چونکہ -(*you ought to write now t. you know the address*)

*It is rather t. he has not the time* : زیادہ تر اس وجہ سے کہ اس کے پاس اتنا وقت نہیں ھے -

*now t.* : چونکہ اب ؛ اس لئے کہ اب -

*not t. I have any objection* : اس وجہ سے نہیں کہ مجھے کوئی اعتراض ھے -

**Thatch**, *n.* & *v, t.* : (۱) چھپر ؛ پوال کی چھت - (۲) (بول چال) چھپر کے بال؛ سر کے گھنے بال - (۳) چھپر چھانا ؛ چھپر ڈالنا ؛ پوال کی چھت ڈالنا -

**Thaumatrope**, *n.* : سیر بین ؛ جس میں ایک گول شیشے پر تصویریں بنی ہوتی ھیں اور تیزی سے چکر دینے سے حرکت کرتی ہوئی نظر آتی ھیں -

**Thaumaturge**, *n.* : (۱) معجزہ دکھانے والا؛ معجزہ نما- (۲) جادوگر-

**thaumaturgic** (al), *aa.* : جادو کا ؛ جادو کی قسم کا -

**thaumaturgist**, *n.* : جادوگر ؛ شعبدہ باز -

**thaumaturgy**, *n.* : جادو ؛ شعبدہ بازی -

**Thaw**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) پگھلنا ؛ گھلنا (برف اور جمی ہوئی چیزوں کا) - (۲)(موسم میں) اتنی گرمی پیدا ہونا کہ برف پگھل جائے؛ حرارت کا نقطۂ انجماد (۳۲ درجے) سے بڑھ جانا (*it thaws*)- (۳) سردمہری یا رکاوٹ دور ہونا؛ بے تکلف ہونا ؛ کھلنا ؛ (ملاقات میں) گرم جوشی پیدا ہونا - (۴) پگھلانا ؛ گھلانا - (۵) سرد مہری یا رکاوٹ دور کرنا - (۶) برف پگھلنا؛ برف پگھلنے کا موسم؛ برف پگھلنے کی (کے لائق) گرمی (*a t. has set in*) -

**thawless**, *a.* : کبھی نہ پگھلنے والا -

**thawy**, *a.* : برف پگھلنے کا -

**The** (bef. vowel dhi, bef. consonant dhe, emphat. dhe) *a.* & *adv.* : (۱) عموماً حرف تخصیص یا حرف تعریف کے معنی میں اسمائے نکرہ سے پہلے آتا ھے- (۲) بعض اوقات واحد کے پہلے آکر کسی جنس یا جماعت کے نمائندے کے معنی پیدا کرتا ھے (شیر بہ حیثیت اپنے جنس کے نمائندے کے *t. lion*) - (۳) بعض اسما سے پہلے آکر ان کے معنی کو محدود کرتا ھے اور عموماً شغل یا پیشے کے معنی پیدا کرتا ھے (تھیٹر کا ایکٹر= *t. stage*' پادری یا واعظ کا پیشہ= *t. pulpit*).- (۴) بیماریوں وغیرہ کے نام سے پہلے (اب یہ استعمال کسی قدر قدیم سمجھا جاتا ھے *t. small pox*) (۵) شرح یا در بتانے کے لئے "فی" کے معنی میں (چار پنس فی پونڈ = *4d t. pound* آٹھ منٹ فی میل کا حساب رکھو *allow 8 miutes t. mile*) - (۶) بعض اوقات اس طرح استعمال ہوتا ھے کہ اس کے بعد موصول کی ضرورت ہوتی ھے جو عموماً مقدر ہوتا ھے - (وہ کتاب جو تم نے مستعار لی تھی= *t. book you borrowed*) وہ اوسان نہیں کہ جو موٹر چلانے کے لئے چاھئیں= *had not t. nerve for motoring*) (۷) اسم صفت سے پہلے آکر اسم جمع یا اسم مجرد کے معنی پیدا کرتا ھے (*none but the brave*- حسن ؛ شوکت *the beautiful* - *the sublime*, *deserve the fair*) - (۸) (تلفظ "*dhe*") عموماً ترچھے تاکیدی حروف میں لکھتے ھیں) شخص یا چیز کے نام سے پہلے جب اس نام کا سب سے مشہور شخص یا چیز مراد ھو ؛ (*no relation to the Browning*)- (۹) (*adv.*) جتنا؛ اتنا ھی؛ (*t. more he gets, t. more he deserves*) - (۱۰) اس قدر ؛ اس وجہ سے - (۱۱) تاکید یا تکرار کے لئے آتا ھے؛ (*am not (or none) the more inclined to help him because he is poor*) -

*so much the worse for him* : اس کے لیے برا ھے ؛ بہت برا ھے -

*that makes it all the worse*: یہ تو اور بھی برا ھے- انخفاض ؛

*t. blues*, - وہ کیفیت جس میں معلوم ہوتا ھے کہ دل بیٹھا جاتا ھے -

*the drink* - شراب خواری کی عادت -

**Theandric**, *a.* : (مسیح کی ذات میں) الوھیت و بشریت کے اجتماع کا (عقیدہ وغیرہ) -

**Theanthropic** (al), *aa.* : (۱) الٰہی و بشری - (۲) خدا کے انسانی شکل میں ظاھر ھونے کا ' اوتار کا (عقیدہ وغیرہ) -

**Thearchy** (-ki-), *n.* : (۱) حکومت الٰہی- (۲) دیوتاؤں کا راج - (۳) دیوتاؤں کا طبقہ یا سلسلہ -

*Olympian t.* : کوہ المپس کے دیوتا -

**Theatre**, *n.* : (۱) تھیٹر ؛ تماشا گاہ - (۲) تھیٹر ؛ لکچر وغیرہ کا کمرہ جس میں نشست گاھوں کی قطاریں تدریجاً بلند ھوتی جاتی ھیں - (۳) تمثیلی ادب ؛ کسی قوم یا کسی دور کے ناٹک کی کتابیں بہ حیثیت مجموعی - (۴) فن تمثیل ؛ ناٹک کا فن - (۵) موقع میدان (*t. of war*) -

*good t.* : وہ ناٹک جو اسٹیج پر کامیاب ھو -

*operating- t.* : اپریشن تھیٹر ؛ جس میں طبی مدرسے کا استاد جراحی طلبہ کے سامنے عمل جراحی کرتا ھے -

*patent t.* : انگلستان کا وہ تھیٹر جو لارڈ چیمبرلین کے لیسنس سے نہیں بلکہ سند شاھی سے قائم ہوا ھو ؛ تھیٹر منظورہ شاھی -

*t. -goer* : تھیٹر دیکھنے کا عادی ؛ تھیٹر کا شائق -

*t.- going* : تھیٹر دیکھنے یا تھیٹر میں جانے کی عادت ' معمول ' شوق -

**Theatrical**, *a.* & *n.* : (۱) تھیٹر پن کا ؛ تھیٹر کے رنگ کا ؛ اثر جمانے کے ڈھب کا ؛ تصنع آمیز ؛ بناوٹ کا ؛ دکھاوے کا ؛ نمائشی - (۲) تھیٹر کا ؛ تھیٹر کے لائق- (*t. manners, speech, gesture*) - (۳) ایکٹنگ کا یا ایکٹروں کا ؛ اداکاروں کا - (۴) (جمع) ناٹک کے تماشے؛ ناٹک ؛ خصوصاً اتائیوں کا ناٹک (*private tt.*) -

**theatric**, *a.* : تھیٹر کا ؛ اداکاری کا ؛ اداکاروں کا -

**theatricalism**, *n.* : (۱) تھیٹر پن ؛ تصنع ؛ بناوٹ - (۲) تھیٹر کا محاورہ ' تھیٹر کی چیز -

**theatricality**, *n.* : تھیٹر پن ؛ تصنع ؛ بناوٹ -

**theatricalize**, *v. t.* : تھیٹر بن جانا یا بنا دینا ؛ تھیٹر کا رنگ پیدا ھو جانا یا پیدا کر دینا -

**theatrically**, *adv.* : تھیٹر کے رنگ میں ؛ تھیٹر پن کے انداز سے ؛ تصنع یا بناوٹ سے -

**Thebaid** (or the-), *n.* : (۱) تھیبیس کا علاقہ (مصر میں) -

(۲) نظم جس کا موضوع تھیبیس کا محاصرہ ہو ؛ جنگ نامہ
تھیبیس ( خصوصاً *Statius* کا مصنفہ ) -

**Theban**, *a.* & *n.*: (۱) شہر تھیبین کا - (۲) تھیبیس کا باشندہ -

**Thee** : دیکھو Thou -

**Theft**, *n.* : چوری ؛ سرقہ -

**Theic**, *n.* : کثرت سے چاے پینے والا -

**theism**, *n.* : کثرت چاے نوشی -

**Theine**, *n.* : دیکھو Caffeine -

**Their** ( dhar ), *adj.*: ان کا (جب مضاف ظاہر نہ کیا جاےتو اس
کی شکل " *theirs* " ہو جاتی ہے ) -

**Theism**, *n.*: خدا کا عقیدہ؛ خدا پرستی؛ یہ عقیدہ کہ خدا
موجود ہے اور اس کی طرف سے بندوں کی ہدایت کے لیے وحی
نازل ہوتی ہے ( مقابلے کے لیے دیکھو " Deism " ) -

**theist**, *n.* : خدا پرست ؛ خدا کے وجود اور وحی کا قائل -

**theistic** ( al ), *aa.* : خدا پرستی کا -

**Them** : دیکھو They -

**Thematic**, *a.*: (۱) ( موسیقی ) موضوع نغمہ کا ؛ ترجیعی سرکا -
(۲) ( علم صرف ) اصل یا مادے کا یا اس کے متعلق -

*t. form* : اصلی صورت -

*t. treatment, t. catalogue* : ترتیب یا فہرست جس میں
گیتوں کے نام اور ترجیعی سر دیے ہوں -

*t. vowel* : اصلی حرف علت -

**thematically**, *adv.* : موضوع کے لحاظ سے ؛ ترجیعی سر کے
لحاظ سے ؛ اصل یا مادے کے اعتبار سے -

**Theme**, *n.* : (۱) موضوع ( تقریر ' خیال کا ) - ( ۲ ) مشقی
مضمون جو مدرسے میں لکھوایا جاتا ہے - (۳) مادہ ؛
اصل ( اسم یا فعل کی جس کے ساتھ اور اجزا ملا کر مشتقات
بنتے ہیں) - (۴) ( موسیقی) موضوع نغمہ ؛ وہ خیال جو ادا کیا
جاے؛ ترجیعی سر ؛ وہ سر جو بار بار آے - (۵) باز نطینی سلطنت
کے ۲۹ صوبوں میں سے کوئی صوبہ -

*t. song* : فلم یا غنائی ناٹک میں وہ گیت جو بار بار آتا ہے ؛
ترجیعی نغمہ -

**Themis**, *n.* : (۱) ( یونانی دیو مالا ) قانون اور انصاف کی دیوی؛
تھیمس - (۲) قانون اور انصاف ( مجسم شکل میں ) -

**Themselves** ( dhem- ) *pron.* : (۱) ( اپنے آپ کو ) خود کو -
(۲) ( تاکیدی ) خود -

**Then**( dhen ), *adv. conj.*, *a.* & *n.* : (۱) اس وقت ؛ اس
زمانے میں؛ تب (*w s t. too much occupied*) - (۲) پھر ؛
اس کے بعد ؛ تب ( *it must t. soak for two hours* ) -
(۳) ایسی صورت میں؛ تب تو ؛ پھر تو (*t. you should have*
*said so* ) - (۴) ( بادل نا خواستہ یا جھلا کر کسی بات کو
قبول کرنے کے موقع پر ) خیر ؛ اچھا صاحب - (۵) اس زمانے کا '
اس وقت کا؛ جواس زمانے میں تھا ( حاکم وقت = *the- t. ruler*) -
(۶) وہ وقت؛ تب ( *before t., till t. from t.* ) -

*every now and t.* : وقتاً فوقتاً ؛ اکثر -

*go t.* : اچھا صاحب جائیے -

*now & then* : کبھی کبھی ؛ وقتاً فوقتاً -

*take it t.* : خیر لے لو -

**Thenar**, *n.*: (علم تشریح)(۱) کف دست؛ ہتیلی- (۲) کف پا ؛ تلوا -
(۳) ( بہ طور صفت ) ہتیلی کا ؛ تلوے کا -

*t. eminence, t. prominence* : ہتیلی کی گدی یا مچھلی -

**Thence** (dh), *adv.* : (۱) ( قدیم ) اس جگہ سے ؛ اس مقام سے ؛
وہاں سے - (۲) ( کسی قدر قدیم ) اس بات سے ؛ اس وجہ سے -
( *a discrepancy t. results* ) - (۳) (شاذ ) اس وقت سے ؛
اس کے بعد سے ( *it t. appears* ) -

*thenceforth*. *thenceforward*, *adv.* & *nn.*: (۱) وہ وقت؛
تب - (۲) اس وقت سے ؛ تب سے - (۳) وہ مقام - (۴) اس مقام
سے ؛ وہاں سے -

**Theo-**, in comb. : یونانی لفظ " *theos* " بہ معنی " دیوتا "
یا " خدا " کی ترکیبی صورت -

*-cracy* : (۱) حکومت الہی ؛ جس میں وحی الہی کے مطابق
حکومت کی جائے - (۲) دینی حکومت ؛ مذہبی حکومت جس میں
پیشوایان دین نائب الہی کی حیثیت سے حکومت کرتے ہیں -

*-crat* : دینی حکومت کا حاکم یا محکوم -

*-cratic*, *a.* حکومت الہی یا دینی حکومت کا -

*-cratist* : حکومت الہی کا حامی یا معتقد -

*-crasy* : فنافی اللہ کا درجہ ؛ روح کا وصل خدا سے فکر اور
مراقبے کے ذریعے سے خصوصاً اشراقیوں اور بدھ مت والوں کے یہاں -

*-dicy* : دنیا میں شرکے وجود کی تاویل اور توجیہ کر کے ذات
الہی کو بے انصافی کے الزام سے بری ثابت کرنا ؛ اثبات عدل الہی -

*-gony* : ( وہ نظم جس میں ) دیوتاؤں کا نسب نامہ
( بیان کیا جاے ) -

*-gonic*, *a.* : دیوتاؤں کے نسب نامے سے متعلق -

*-gonist*, *n.* : دیوتاؤں کا نسب نظم کرنے والا شاعر -

*-machy*(*-ki*) : ( ۱ ) دیوتاؤں سے جنگ - ( ۲ ) دیوتاؤں کی
باہمی جنگ -

*-mania* : ( ۱ ) جنون الوہیت ؛ اپنے آپ کو خدا سمجھنے کا
خبط - (۲) مذہبی دیوانگی -

*-maniac*, *n.* : ( ۱ ) مجنون الوہیت - (۲) مذہبی دیوانہ -

*-phany*. : رویت الہی ؛ انسان کو خدا کی زیارت ہونا -

*-phanic*, *a.* : رویت الہی کا -

*-philanthropist*, : (۱) اس مجلس کا رکن جو فرانس میں
سنہ ۱۷۹۶ ع میں اس غرض سے قائم کی گئی تھی کہ عیسویت کے
بجاے ایک اور مذہب رائج کیا جاے جس میں خدا کا اقرار مگر
وحی کا انکار ہو - ( ۲ ) محب خدا بشر ؛ وہ شخص جو خدا
کی محبت کے ساتھ انسانوں کی محبت بھی رکھتا ہو -

*-philanthropic*, *a.* محبت خدا و بشر کا -

*-philanthropy*, *n.* : محبت خدا و بشر -

*-pneusty* : الہام من اللہ

*-pneustic*, *a.* : الہامی -

*-techny* : مافوق الفطرت کار خانہ -

*-technic*, *a.* : مافوق الفطرت کار خانے کا -

*the T.* : یہودیوں کی جمہوری حکومت حضرت موسیٰ سے لے کر
عہد ملوکیت کے آغاز تک -

**Theodolite**, *n.*: پیمائش کا ایک آلہ جس میں دوربین کے
افقی اور عمودی زاویوں کی پیمائش ہوتی ہے؛ تھیوڈولائیٹ ؛

زاویہ پیما دوربین -

**theodolitic**, *a.* : اس آلے کا -

**heodosian**, *a.* : تھیوڈوسی؛ شاہ تھیوڈوس (اول؛ دوم یا سوم) کا -

*T. code* : ضابطہ تھیوڈوسی؛ ضابطۂ قانون جو تھیوڈوس ثانی المتوفی سنہ ۴۵۰ کے عہد میں مرتب ہوا -

**heologian**, *n.* : دینیات کا عالم؛ عالم دین -

**heology**, *n.* : علم دین؛ دینیات -

*natural t.* : دینیات عقلی؛ جس کا اصول یہ ہے کہ خدا کی معرفت کا ذریعہ مشاہدۂ فطرت اور عقل ہے -

*positive, revealed t.* : دینیات تنزیلی جو وحی و تنزیل پر مبنی ہو -

*dogmatic t.* : دینیات اذعانی؛ جو کتاب مقدس کی تعلیم اور کلیسا کے احکام پر مبنی ہو -

*speculative, t.* : دینیات قیاسی؛ جو محض احکام وحی تک محدود نہ ہو -

*systematic, t.* : دینیات نظامی؛ جس میں دینی عقائد ایک منطقی نظام کی شکل میں مرتب کئے گئے ہوں -

**heological**, *a.* : دینی؛ دینیات کا -

**theologically**, *adv.* : علم دین کی رو سے؛ علم دین کے مطابق -

**theologize**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) دینیات کا رنگ چڑھا دینا - ( ۲ ) دینیات کا مطالعہ یا دینیات کی بحث کرنا -

**heorbo**, *n.* : ایک قسم کا عود یا سارنگی جس کا سترھویں صدی میں رواج تھا -

**heorem**, *n.* : ( ۱ ) ( ریاضی ) شکل؛ شکل ہندسی - ( ۲ ) جبر و مقابلے وغیرہ کا مسئلہ - ( ۳ ) کلیہ؛ اصول؛ نظاری حقیقت یا مسلمہ -

*binomial, t.* : دیکھو Binomial -

**theorematical**, *aa.* : اشکال ہندسی کا؛ کلیات یا اصول کا -

**theorematist**, *n.* : کلیات یا اصول قائم کرنے والا -

**heoretic**, *a. & n.* : (۱) نظری؛ علمی - ( ۲ ) ( جمع ) کسی سائینس کا نظری حصہ؛ نظریات -

**theoretician**, *n.* : کسی سائینس کے نظری حصے کا ماہر؛ نظریات داں -

**heoretical**, *a.* : ( ۱ ) نظری؛ خالص علمی؛ جسے عمل سے تعلق نہ ہو - ( ۲ ) خیالی؛ جسے حقیقی واقعات سے تعلق نہ ہو -

**theoretically**, *adv.* : نظری طور پر؛ نظری اعتبار سے -

**heoric**, *a.* : ( قدیم یونان ) عام تماشوں کے متعلق -

*t. fund* : تماشا فنڈ جس سے غریبوں کو تھیٹر دیکھنے کے لیے امداد دی جاتی تھی -

**heory**, *n.* : ( ۱ ) نظریہ؛ اصولی مسئلہ - ( ۲ ) قیاس خیال؛ رائے - ( ۳ ) نظریات دائرہ؛ اصولی غور و فکر کا میدان ( *all very well in t. but useless in practice* ) - ( ۴ ) اصول؛ نظریات ( *t. of music* ) - ( ۵ ) ( ریاضی ) بحث؛ اصول؛ اصول بحث -

*atomic t.* : نظریہ جوہر فرد -

*t. of chances* : اصول اتفاقات -

*t. of equations* : بحث مساوات -

*t. of evolution* : نظریۂ ارتقا -

*t. of gravitation* : نظریۂ کشش ثقل -

**theorist**, *n.* : (۱) نظریہ قائم کرنے والا - (۲) غیر عملی آدمی -

**theorization**, *n.* : نظریہ قائم کرنا یا کیا جانا -

**theorize**, *v. i.* : نظریہ قائم کرنا یا پیش کرنا -

**Theosophy**, *n.* : تھیوسوفی؛ یہ عقیدہ یا اصول کہ ہر شخص بلا واسطہ خدا کی معرفت روحانی وجد اور وجدان سے حاصل کرسکتا ہے -

**theosoph**, *n* **theosopher**, **theosophist**, *nn.* : تھیوسوف -

**theosophic**, **theosophical**, *aa.* : تھیوسوفی کا؛ تھیوسوفیانہ -

**theosophistical**, *a.* : تھیوسوف کا؛ تھیوسوفیانہ -

**theosophize**, *v. i.* : تھیوسوفی کا عامل ہونا -

**-ther, -ter**, *suf.* : لاحقہ جو ضمائر اور "*adverbs*" وغیرہ میں آتا ہے مثلاً ( *either, whether, after* ) -

**Therapeutic**, *a. & n.* : ( ۱ ) دافع مرض - ( ۲ ) علاجی؛ معالجاتی؛ علاج امراض سے متعلق - ( ۳ ) علم علاج؛ معالجات؛ طب کی وہ شاخ جس میں علاج امراض اور خاصیت ادویہ سے بحث ہوتی ہے -

**therapeutical**, *a.* : علاجی؛ معالجاتی -

**therapeutically**, *adv.* : ( ۱ ) علم علاج کی رو سے - (۲) دافع امراض کے طور پر -

**therapeutist**, *n.* : معالج؛ ماہر معالجات؛ ماہر علاج -

**-therapy** : ( - ) طریقہ علاج -

*radio- therapy* : شعاعی طریقۂ علاج -

**There** (dhar, dher as below), *adv. n. & int.* : (۱) اس جگہ پر؛ وہاں - (۲) یہاں؛ اس موقع پر؛ اس بات میں - (۳) وہاں؛ اس مقام کو؛ اس مقام پر ( *go t. every day* ) - (۴) حشو یا حرف زائد کے طور پر محض حسن بیان کے لیے ( یہاں اس کا تلفظ عموماً (*dher*) ہوتا ہے (*t. was a cart close by*) - (۵) وہ؛ مقام؛ وہاں (*was brought from t.*) - (۶) نجائیہ کے طور پر اپنی توقع پوری ہونے سے یا اندیشے کے صحیح ثابت ہونے سے ملول ہوکر (دیکھو میں کہتا نہ تھا *t. what did I tell you*) - (۷) بچوں وغیرہ کو دلاسا دینے کے لیے ( جانے دو اس کی پروا نہ کرو *t., t. never mind* ) -

*are you t. ?* : آپ آگئے ( ٹیلیفون کی گفتگو شروع کرتے وقت کہتے ہیں) -

*all t.* : ( عامیانہ ) ہوش میں؛ صحیح الدماغ؛ صحیح العقل -

*get t.* : ( عامیانہ ) کامیاب ہونا -

*have been t. before* : ( عامیانہ ) میں سب جانتا ہوں؛ یہاں سب کچھ معلوم ہے -

*here & t.* : دیکھو Here -

*neither here nor t.* : دیکھو Here -

*t., I agree with you* : اس بات میں میں آپ سے متفق ہوں -

*t. is ( or comes in ) the difficulty* : یہی تو مشکل ہے؛ یہیں پر تو مشکل پڑتی ہے -

*t. it is on the sofa* : وہ دیکھو سوفے پر رکھا ہے -

*t. it ( the trouble ) is you see* : یہ مشکل ہے دیکھا تم نے -

*t. or thereabouts* : اس ( مقدار یا وقت کے ) کے قریب قریب -

*t. s' a dear = that's a dear* : دیکھو That -

*you had him t.* : یہاں تم نے اسے چت کر دیا؛ زک دے دی -

*you t.* : دیکھنا بھئی -

*thereabout(s)* : (۱) وھیں کہیں ؛ اسی کے قریب - (۲) اس کے لگ بھگ ؛ قریب قریب (*ought to be somewhere thereabouts*) -

*thereafter* : (قدیم) (۱) اس کے بعد - (۲) اس کے مطابق -

*thereanent* : (اسکاٹستان) اس کے متعلق -

*thereat* : (قدیم) (۱) اس جگہ - (۲) اس کی وجہ سے؛ اس پر - (۳) اس کے بعد -

*thereby or (dharbi)* : اس سے ؛ اس کے ذریعے سے ؛ اس کی بدولت ؛ اس کی وجہ سے -

*thereby hangs a tale* : اس کے سلسلے میں ایک بات کہنی ھے -

*therefor* : (قدیم) اس مقصد کے لیے ؛ اس کے لیے -

*therefore* : اس وجہ سے ' چنانچہ ؛ لہذا -

*therefrom* : (قدیم) اس سے ؛ اس کے ذریعے سے - (۲) وھاں سے -

*therein* : (۱) (قدیم) اس مقام پر ؛ وھاں - (۲) اس بات میں ؛ اس لحاظ سے -

*thereinafter* : (اسی دستاویز ' تقریر وغیرہ میں) آگے چلکر ؛ اس کے بعد -

*thereinbefore* : (اسی دستاویز ' تقریر وغیرہ میں) اس سے پہلے -

*thereinto* : (قدیم) (مقام) میں -

*thereof* : (قدیم) اس کا ؛ اس کے متعلق -

*thereon* : (قدیم) اس پر -

*thereout* : (قدیم) اس میں سے -

*therethrough* : (۱)(قدیم) اس میں سے ھوکر؛ اس کےذریعے سے-

*thereto* : (قدیم) (۱) اس میں ؛ اس کی طرف - (۲) اوپر ؛ گھاتے یا روکن میں

*thereunto* : (قدیم) اس سے ؛ اس کے ساتھہ

*thereupon* : (۱) اس پر ؛ اس بات پر ' اس کے نتیجے کے طور پر ؛ چنانچہ - (۲) اس کے بعد ھی ؛ فوراً ھی ؛ معاً - (۳) (قدیم) اس کے اوپر

*therewith* : (۱) اس کے ساتھہ - (۲) اس کے بعد ھی؛ فوراً ھی ؛ معاً -

*therewithal* : (۱) اس کے علاوہ - (۲) اس کے ساتھہ -

**Theriac,** *n.* (also theriaca Andromachi, Venice treacle) : سم تریاق ؛ زھریلے جانوروں کے کاٹے کی دوا جو بہت سی ادویہ کے ترکیب سے تیار ھوتی ھے -

**Therianthropic,** *a.* : (۱) انسان اور حیوان سے مرکب (فرضی مخلوق مثلاً سیمرغ ؛ برزخ پیکر) - (۲) برزخ پیکر کی پرستش کا -

**therianthropism,** *n.* : برزخ پیکر کی پرستش -

**Therm,** *n.* : (۱) حرارۃ ؛ وہ مقدار حرارت جو پوری کثافت کے ایک گرام پانی میں ایک درجہ سینٹی گریڈ گرمی زیادہ کردے - (۲) کوئلہ گیس کی اکائی (مثلاً 1000 British thermal units)-

*Thermae,* *n.* pl. : (۱)(قدیم)گرم پانی کے چشمے- (۲) حمام خصوصاً سرکاری حمام جو عوام کے لیے بنائے گئے تھے

**Thermal,** *a.* : (۱) حرارت کا - (۲) گرم پانی کے چشموں یا حماموں کے متعلق -

*British t. unit* (*B. th. U.* مخفف) حرارت کی مقدار جو پوری کثافت کے ایک پونڈ پانی میں ایک درجہ فہرن ھائٹ گرمی زیادہ کردے -

*t. equator* : وہ زمین کے گرد وہ فرضی خط جو سب سے زیادہ گرم خطے سے گزرتا ھے ؛ خط استوائے حرارت -

*t. springs* : گرم پانی کے چشمے -

*t. unit* : حرارت کی اکائی جس سے اشیاء کی حرارت ناپتے ھیں -

**thermally,** *adv.* : حرارت کے اعتبار سے -

**Thermantidote,** *n.* : ھوا کو ٹھنڈا کرنے کا سامان جو ھندوستان اور دوسرے گرم ملکوں میں استعمال ھوتا ھے -

**Thermic,** *a.* : حرارت کا -

**Thermidor,** *n.* : تھرمی ڈور ؛ فرانس کے انقلابیوں کی تقویم کا گیارھواں مہینہ (۱۹ جولائی تا ۱۷ اگست) -

**Thermidorian,** *n.* : تھرمی ڈوری ؛ روبیس پیر (*Robespierre*) کے قتل کا حامی (جو ۹ تھرمی ڈور یعنی ۲۷ جولائی سنہ ۱۷۹۴ع کو قتل کیا گیا) -

**Thermion,** *n.* : برق پارہ جو کسی دھکتی ھوئی چیز سے پیدا ھو ؛ حربرق پارہ؛ حراوان (حر + اوان) - (*ion* ج)

*thermionic valve or vacuum tube* : خلا کی نلکی جس میں برق پارے کثرت سے پیدا ھوتے ھیں' لاسلکی شعاعوں کو بڑھانے کے لیے استعمال ھوتی ھے -

**thermionic,** *a.* : حربرق پارے کا؛ حروانی -

**Thermite, thermit** : تھر مائٹ؛ باریک پسےھوے ایلومینیم اور لوھے کے زنگ کا مرکب جو جلانے سے بہت اونچا درجۂ حرارت پیدا کرتا ھے' دھات کو جوڑنے اور بم بنانے کےکام آتا ھے -

**Thermo-** in comb. : یونانی لفظ "thermos" بہ معنی گرم کی ترکیبی صورت -

*-barometer* : (۱) حربار پیما ؛ جس میں ھوا کا دباو پانی کے نقطۂ جوش کے ذریعے معلوم کیا جاتا ھے - (۲) سیفن بار پیما جو تپش پیما کا کام دیتا ہے -

*--dynamics* : حرکیات حرارت ؛ طبیعیات کی وہ شاخ جس میں حرارت سے مشینوں وغیرہ کی حرکت کا تعلق دکھایا جاتا ھے-

*-electricity* : حر برق (ج)؛ وہ برقی رو جو تپش کےتفاوت سے پیدا ھوتی ھے -

*-electric, a.* : حر برقی -

*-electrometer* : حربرق پیما ؛ جس سے برقی رو کی قوت حرارت معلوم ھوتی ھے -

*-genesis* : تولید حرارت (خصوصاً جسم انسانی میں) -

*-genetic, a.* : تولید حرارت کا -

*-genic, a.* : تولید حرارت کا -

*-gram* : (خود نویس تپش پیما کا لکھا ھوا) نقشۂ حرارت -

*-graph* : خود نویس تپش پیما -

*-motive* : حرارت سے چلنے والا -

*-motor* : حر موٹر ؛ وہ موٹر جو گرم ھوا سے چلتا ھے -

*-pile* : حر برقی شعاع پیما ؛ جس سے شعاعی حرارت کی چھوٹی سی مقدار بھی ناپی جا سکتی ھے -

*-scope* : حر تفاوت پیما ؛ جس سے اشیاء کی حرارت یا تپش کا

فرق ظاہر ہو جاتا ہے مگر درجۂ حرارت نہیں پایا جا سکتا -

-*scopic* ( al ), *aa.* : حر تفارت پیما کا -

-*static, a.* : توازن حرارت کا -

-*statics* : نظریۂ توازن حرارت -

-*tensile* : حرارت اور تناؤ کا ؛ تناو کی قوت پر حرارت کے اثر کے متعلق -

-*type* : حرچھاپا ؛ جس میں لکڑی پر کھدی ہوئی عبارت کا چربہ ہلکا تیزاب لگاکر اٹھاتے ہیں اور پھر حرارت کے ذریعے سے یہ حروف چھپے ہوے حروف کی طرح ابھر آتے ہیں -

**Thermometer**, *n.* : تپش پیما ؛ حر پیما ؛ عموماً ایک شیشے کی نلکی جس کے اندر باریک سی نالی میں پارہ وغیرہ بھرا ہوتا ہے اور باہر کی طرف نشان لگے ہوتے ہیں -

*Centigrade, t.* : سنٹی گریڈ تپش پیما جس میں نقطۂ انجماد صفر اور نقطۂ جوش ۱۰۰ درجے پر رکھا گیا ہے -

*clinical t.* : مطب کا تپش پیما ؛ جس میں صرف حرارت کے ۲۵ درجوں یا اس سے بھی کم کے نشان ہوتے ہیں -

*Fahrenheit t.* : فہرن ہائٹ تپش پیما ؛ تپش پیما جس میں پانی کا نقطۂ انجماد ۳۲ درجے پر اور نقطۂ جوش ۲۱۲ پر رکھا گیا ہے -

*maximum, t.* : دیکھو - Maximum

*minimum t.* : دیکھو - Minimum

*Reaumur t.* : ریومر تپش پیما ؛ جس میں نقطۂ انجماد صفر اور نقطۂ جوش ۸۰ درجے پر رکھا گیا ہے -

**thermometric** ( al ), *aa.* : تپش پیما کا ؛ تپش پیما سے معلوم کیا ہوا -

**thermometrically**, *adv.* : تپش پیما کے ذریعے سے -

**thermometry**, *n.* : تپش پیمائی ؛ حر پیمائی -

**Thermos**, *n.* T. flask or *t.* : تھرماس ؛ دھرے شیشے کی بوتل جس کے دونوں شیشوں کے درمیان خلا ہوتا ہے اس میں گرم یا ٹھنڈی چیز اپنی اصلی حالت میں محفوظ رہتی ہے -

**Theroid**, *a.* : حیوان نما ؛ (ضعیف العقل شخص) جس میں حیوانوں کی سی خصلتیں ہوں -

**Therology**, *n.* : مبحث ذوات الثدی ؛ علم حیوانات کی وہ شاخ جس میں دردہ پلانے والے جانوروں کا ذکر ہے -

*therologist, n.* : ماہر ذوات الثدی -

**Thesaurus**, *n.* : قاموس ؛ معلم ؛ جامع اور بسیط لغت کی کتاب -

**These** دیکھو - This

**Thesis** ( pl. theses ) *n.* : (۱) دعویٰ ؛ نظریہ - (۲) مقالہ ( خصوصاً وہ جو کسی علمی سند کا امید وار لکھتا ہے ) - (۳) اسکول یا کالج کی مشق ؛ درسی مشق ؛ مشقی مضمون - (۴) ( تلفظ *the-* ) انگریزی شعر کی تقطیع میں لفظ کا وہ جز جس پر آواز کا زور نہیں پڑتا ہے ؛ بے تاکید جز ؛ جزو خفی ؛ (مقابلے کے لئے دیکھو ( arsis ) -

**Thespian**, *a.* : تھیسپس کا ؛ ( چھٹی صدی قبل مسیح کے ڈراما نویس " *Thespis* " کے متعلق ) -

*the T. art* : ڈراما ؛ تمثیل نگاری -

**Theurgy**, *n.* : (۱) مافوق الفطرت قوت ( خصوصاً وہ جس کا دخل انسانی معاملات میں ہو ) ؛ غیبی قوت ؛ تصرف غیبی - (۲) غیبی قوت کی مدد حاصل کرنے کا فن ؛ عملیات - (۳) اشراقیوں کا فن سحر - (۴) معجزہ ( سفلی جادو کے مقابلے میں ) -

**theurgic**( al ), *aa.* : جادو کا -

**theurgist**, *n.* : جادوگر ؛ ساحر -

**Thews**, *n. pl.* : (۱) نس ؛ پٹھے ؛ عضلے - (۲) ( مجازاً ) ست ؛ دماغی یا اخلاقی زور وقوت -

**thewed**, *a.* : ( خاص قسم کے ) رگ پٹھے والا -

**thewless**, *a.* : (۱) کمزور ؛ ڈھیلا ( جسمانی حیثیت سے ) - (۲) بے ست ؛ جس میں دماغی یا اخلاقی زور و قوت نہ ہو -

**thewy**, *a.* : قوی ؛ گٹھا ہوا ؛ گٹھیلا -

**They** ( dha ) *pron.* (*obj. them, poss. their*) : وہ ؛ وہ لوگ ( *he she, it,* کی جمع ) -

*t. say* : لوگ کہتے ہیں؛ کہا جاتا ہے -

**Thick**, *a. n. & adv.* : (۱) موٹا ؛ دبیز ؛ دل دار - (۲) سوجا ہوا - (۳) موٹی ( لکیر وغیرہ) - (۴) (حرف' ٹائپ وغیرہ ) جلی؛ موٹا - (۵) گھنا ؛ گنجان ( *t. hair, t. forest* ) - (۶) بہت سا (*trees t. with leaves*) بہ انبوہ؛ لدا ہوا - (۷) (*fell t. as peas*) - (۸) گاڑھا ( *t. soup* ) - (۹) گدلا (*t. puddles*) - (۱۰) ابر آلود ( *weather is still t.* ) - (۱۱) غبی ؛ کند ذہن ؛ ٹھس ؛ بیوقوف - (۱۲) ( آواز ) بیٹھی ہوئی - (۱۳) (بول چال) ( آپس میں) گاڑھی دوستی رکھنے والا (*t. as thieves*) - (۱۴) کسی چیز کا گنجان حصہ (- صرفاً لڑائی کا گھمسان) (*in the t. of the fight*) - (۱۵) ( بول چال ) احمق ؛ کوڑہ مغز - (۱۶) ( عامیانہ ) کو کو (پینے کی چیز) - (۱۷) لگاتار ؛ تابڑ توڑ؛ (*snow was falling t., blows come fast and t.* ) -

*a bit t., rather t., a little t.* : ( عامیانہ ) یہ تو بہت مبالغہ ہے ؛ یہ تو عقل میں نہیں آتا -

*a board two inches t.* : دو انچ موٹا تختہ -

*give person a t. ear* : مکا مار کر کان سجا دینا -

*lay it on t.* : ( عامیانہ ) بہت موٹا ردا جمانا ؛ بہت زیادہ تعریف یا خوشامد کرنا -

*spread the butter t.* : مکھن بہت سا لگاو ؛ مکھن کی موٹی تہ لگاو -

*t.-&-thin, a.* : رنج و راحت کا ' پکا ( رفیق وغیرہ ) -

*through t.-&- thin* : (۱) مردانہ وار - (۲) رنج و راحت میں ؛ ہر حال میں -

*thickhead* : غبی آدمی ؛ احمق -

*thickheaded* : بے وقوف -

*thickset* : (۱) گھنا ؛ ٹھوس؛ گٹھا ہوا - (۲) ایک قسم کا موٹا سیاہ رنگ کا سوتی کپڑا ( گبرون ) - (۳) ( *t. set hedge* ) گھنی جھاڑی -

*t.-skinned* : بے حس ؛ دیر حس ؛ کند حس ؛ وہ شخص جس پر بات کا اثر کم ہو ( زود حس کی ضد ) -

*t.-skulled,-witted* : غبی؛ ٹھس -

*thickun* : ( عامیانہ ) گھنی -

**thickish**, *a.* : (۱) کسی قدر موٹا ؛ گھنا یا گاڑھا - (۲) کسی قدر گدلا یا ابر - (۳) کسی قدر بیٹھی ہوئی ( آواز ) - (۴) کسی قدر ٹھس یا بیوقوف -

*thickly, adv.* : (۱) گھنا گھنا ؛ موٹی تہ میں - (۲) بیٹھی ہوئی آواز میں - (۳) لگا تار ؛ تابڑتوڑ -

**thicken,** *v.t. & i.* : (۱) موٹا کرنا یا ہونا ؛ گھنا کرنا یا ہونا ؛ گنجان کرنا یا ہونا - (۲) گدلا یا ابرآلود کرنا یا ہونا - (۳) گاڑھا کرنا یا ہونا ( شوربے وغیرہ کا ) - (۴) ( آواز کا ) بیٹھ جانا - (۵) زیادہ پیچ در پیچ ہونا ( افسانے کے پلاٹ یا واقعات کا ) -

**thickening,** *n.* : (۱) موٹا یا گاڑھا ہونا - (۲) کوئی چیز یا کوئی حصہ جو موٹا ہو گیا ہو - (۳) کوئی چیز جس سے شوربا گاڑھا کیا جاے -

**Thicket,** *n.* : گنجان جھاڑیوں کا سلسلہ ؛ جھاڑی بن ؛ جھاڑی -

**Thickness,** *n.* : (۱) موٹا یا گاڑھا ہونا ؛ گنجان ہونا - (۲) گدلا یا ابرآلود ہونا - (۳) بیٹھا ہوا ہونا ( آواز کا ) - (۴) کند ذہنی ؛ ٹھس پن - (۵) متانت ؛ دبازت - (۶) موٹا حصہ - (۷) تہ - ( *three thicknesses of felt* ) -

**Thief,** ( -ef ) *n.* ( pl.-ves ) : (۱) چور ؛ چوٹا ؛ دزد - (۲) بتی کا گل -

**thievish Latin** : چوروں کی زبان -

**thievery,** *n.* : (۱) چوری ؛ چرانے کا فعل - (۲) چوٹا پن ؛ چوری کی عادت -

**thievish,** *a.* : (۱) چوٹا - (۲) چوری کا -

**thievishly,** *adv.* : (۱) چوری سے ؛ چور کی طرح - (۲) چوٹے پن سے ؛ بے ایمانی سے -

**thievishness,** *n.* : چوٹا پن ؛ چوری ؛ چور ہونا -

**Thieve,** *v.t. & i.* : (۱) چور ہونا ؛ چوری کا پیشہ کرنا ؛ چوری کرنا - (۲) چرانا ؛ چوری کرنا -

**Thigh** ( thi ) *n.* : ران ؛ جانگھ ؛ جانگ -

*smite hip and t.* : دیکھو Hip -

*t.-bone* : ران کی ہڈی ؛ جانگھ کی ہڈی -

( - ) **thighed,** *a.* : ( سابقہ ) ران والا -

**Thill,** *n.* : گاڑی کا بم یا دھرا -

*t.-horse* : گھوڑا جو گاڑی میں جوتا جاے -

**thiller,** *n.* : ایضاً -

**Thimble,** *n.* : (۱) انگشتانہ ؛ دھات کی ٹوپی جو سیتے وقت انگلی میں پہن لیتے ہیں - (۲) ( مکانک ) چھوٹی سی دھات کی نلکی - (۳) دھات کا حلقہ جس میں باہر کی طرف نالی بنی ہوتی ہے اور رسی میں یا بادبان کے سروں پر رگڑ سے بچانے کے لیے لگا دیا جاتا ہے -

*t.-pie* : انگشتانہ سر پر بطور سزا کے مارنا -

*thimbleful* : چمچی بھر ؛ بہت تھوڑی سی مقدار ( برانڈی وغیرہ کی پینے کے لیے ) -

**thimblerig,** *n. & v.i.* : (۱) ہاتھ کی صفائی کا کھیل جس میں مٹر کا دانہ وغیرہ تین انگشتانوں میں سے کسی کے نیچے چھپا دیتے ہیں اور تماشائی شرط لگا کر بتاتا ہے کہ وہ تینوں میں سے کس کے نیچے ہے - (۲) یہ کھیل دکھانا - (۳) ٹھگنا -

**thimblerigger,** *n.* : ( ۱ ) یہ کھیل دکھانے والا - (۲) ٹھگ ؛ فریبی ؛ ٹھگی باز -

**Thin,** *a.* : -( *t. air,* ) (۱) پتلا ؛ مہین ؛ باریک - (۲) ہلکی ؛ سبک ( ۳ ) خالی خالی ؛ جس میں مجمع کم ہو - (۴) پتلا ( شوربا وغیرہ ) - (۵) جس میں اہم اجزا کی کمی ہو ؛ ہلکا ؛ پتلا ؛ کمزور ( آواز ) - (۶) - ( *t. beer, t. blood* ) - (۷) بے مغز ؛ پھسپھسا - ( *t. humour, t. eloquence,* ) - (۸) جو آسانی سے کھل جاے یا پہچان لیا جاے ؛ بھونڈا ؛ ناقص ؛ ناکافی - ( *t. disguise, t. excuse* ) - (۹) دبلا ؛ چھریرا - (۱۰) باریک ؛ پتلی ( لکیر وغیرہ ) - (۱۱) باریک ؛ خفی ( تحریر ، ٹائپ ) - (۱۲) تکلیف دہ ؛ ناگوار -

*have a t. time* : کوفت میں وقت گزارنا -

*that is too t.* : ( بول چال ) یہ تو کھلا ہوا بہانہ ہے ؛ یہ بہت ناکافی عذر ہے ؛ یہ تو بہت بھونڈا قصہ گھڑا -

*t. house* : خالی خالی تھیٹر -

*t.-skinned* : ( مجازاً ) زود حس ؛ تنک مزاج ؛ زود رنج -

*through thick and t.* : دیکھو Thick -

**thinly,** *adv.* : (۱) باریکی ؛ پتلا پن ؛ ہلکے پن یا دبلے پن کے ساتھ - (۲) کم کم ؛ ناکافی طور پر - (۳) بھونڈے طریقے سے ؛ ناقص طور پر -

**thinness,** *n.* : باریکی ؛ دبلا پا ؛ ہلکا پن ؛ پتلا پن وغیرہ -

**thinnish,** *a.* : کسی قدر ہلکا ؛ دبلا ؛ پتلا وغیرہ -

**Thin,** *v.t. & i.* : (۱) کم ہونا ؛ گھٹنا ؛ تعداد یا حجم کم ہونا ( *his hair is thinning, nation had thinned under proscription* ) - (۲) ( انگور وغیرہ کے ) کچھ کچے پھل توڑ ڈالنا ( تاکہ باقی مانده کی نشو و نما بہتر ہو ) -

*t. out seedling* : پودے کی شاخیں چھانٹ دینا -

**Thine.** : دیکھو Thy -

**Thing,** *n.* : (۱) چیز ؛ شئے - (۲) جاندار خصوصاً انسان کو تحقیر ، ترس ، محبت ظاہر کرنے کے لیے کہہ دیتے ہیں - (۳) بات ؛ امر ؛ واقعہ ؛ معاملہ - (۴) نمونہ ( کسی مال ، کام وغیرہ کا ) - (۵) ( قانون ؛ جمع ) ملک ؛ جائداد - (۶) ( جمع ) (صفت سے پہلے عموماً (مزاحیہ) امور ؛ معاملات - ( *tt. political, tt. feminine,* ) -

*a little t. of mine I should like to read to you* : میری ایک چھوٹی سی نظم یا کتاب جو میں آپ کو پڑھ کر سنانا چاہتا ہوں -

*am not feelling at all the t.* : طبیعت ٹھیک نہیں ہے -

*and tt.* : ( بول چال ) وغیرہ -

*dear old t.* : پیارا -

*do the handsome t. by* : اچھا سلوک کرنا -

*dumb tt.* : بے زبان مخلوق ؛ گونگے -

*got my tt. wet* : میرے کپڑے بھیگ گئے -

*know a t. or two* : بڑا تجربہ کار ہونا ؛ بڑا سیانا ہونا -

*latest. t. in hats* : ہیٹ کا . کل نیا نمونہ -

*made a good t. of* : اس سے خوب نفع کمایا -

*not the t.* : یہ ٹھیک نہیں ہے ؛ دستور کے خلاف ہے -

*old t.* : ( ماسیانہ ) دیکھو old -

*poor t.* : غریب دکھیا -

*put - up t.* : دیکھو Put -

*soft t.* : دیکھو Soft -

*the t. is to improve the pace* : اصل مقصد یہ ہے کہ رفتار بڑھائی جاے -

*tt. personal* : غیر منقولہ جائداد -

*tt. real* : منقولہ جائداد -

**Thingamy, Thingumajig, Thingumbob, Thingum -my**, *nn.* : ( شخص یا چیز جس کا نام گفتگو میں یاد نہ آتا ہو ) وہ ... دیکھو بھلا سا نام ھے - فلاں شخص ؛ فلاں چیز -

**Think** *v. t. & i.* (*thought* pron. *thawt*) : (۱) سمجھنا؛ خیال کرنا - (۲)ارادہ کرنا ؛ چاھنا ( *thinks to deceive us* ) · (۳) تصور کرنا یا کرسکنا ( *cannot t. the infinite* ) - (۴) علم ھونا؛ خبر ھونا ( *the child thought no harm* ) - (۵) سوچنے یا خیال کرنے سے کوئی حالت پیدا کرنا ( *cannot t. away my toothache* ) - (۶) غور کرنا ؛ اونچ نیچ سمجھنا ؛ سوچ بچار کرنا - (۷) کچھ کچھ ارادہ رکھنا ( *I t. I'll try* ) -

*he thought fit to* : اس کے یہی عقل میں آیا کہ ...

*I don't t.* : (عامیانہ) اجی توبہ کیجئے ( طنزاً تعریف وغیرہ کرکے کہتے ھیں ) (*you are a pattern of tact , I don't t.*)-

*I think better of him than to believe that...* میں اس کی نسبت اتنی اچھی راے رکھتا ھوں کہ مجھے ھرگز یقین نہیں آتا کہ - - - - -

*t. about* : غور کرنا (خصوصاً کسی چیز پر عملی طور پر) -

*t. aloud* : جس طرح بات دل میں ھو اسی طرح زبان پر آجانا؛ خیالات کا خود بخود زبان پر آجانا -

*t. better of*: کچھ سوچ کر ترک کردینا (ارادہ) - (۲) کسی شخص کی نسبت بہتر راے رکھنا -

*t. fit, t. good* : مناسب سمجھنا؛ عقل میں آنا ( خصوصاً اس موقع پر آتا ھے جب کوئی شخص حماقت یا خود رائی سے کسی بات کا ارادہ کرے ) -

*t. highly of* : بہت قدر کرنا ؛ بہت اچھی راے رکھنا -

*t. in German*: جرمن زبان میں سوچنا -

*t. little of, t. nothing of*: حقیر سمجھنا؛ خاطر میں نہ لانا -

*t. much of*: قدر کرنا -

*t. of* : (۱) سوچنا؛ خیال کرنا - (۲) دل میں ارادہ کرنا - (۳) سوچ کر نکالنا ( تجویز وغیرہ ) سمجھ میں آنا؛ سوجھنا -

*t. of his not guessing it*: بھلا یہ بات خیال میں آتی ھے کہ وہ اسے نہیں سمجھے گا -

*t. out* : (۱)اچھی طرح غور کرنا - (۲) سوچ کر نکالنا ( تدبیر وغیرہ )-

*t. over* : غور کرنا -

*t. twice before doing*: سوچ سمجھ لو؛ جلدی نہ کرو -

*think no small beer of*: دیکھو Beer -

**thinkable**, *a.* : (۱) جس کا خیال کیا جاسکے؛ قابل خیال - (۲) جو تصور میں آ سکے؛ تصور پذیر؛ قیاس پذیر -

**thinker**, *n.* : (۱) خیال کرنے والا - (۲) صاحب فکر؛ مفکر؛ حکیم؛ فلسفی -

**thinking**, *n. & a.*: (۱) خیال؛ غور و فکر - (۲) خیال کی قوت رکھنے والا ؛ معقول -

*all thinking men*: سب معقول لوگ (یعنی جو میرے ہم خیال ھیں)-

**Third** *a. & n.* : (۱) تیسرا - (۲) ثلث؛ تیسرا حصہ ( کسی چیز کے تین مساوی حصوں میں سے ایک حصہ) - (۳) دقیقہ؛ وقت یا زاویے کے ایک ثانیے ( سیکنڈ ) کا ساٹھواں حصہ - (۴) (موسیقی) کسی سر اور اس کے بعد کے تیسرے سر کا فاصلہ یا ان دونوں کا میل - ( ۵ ) ثلث؛ شوھر کی املاک کا تیسرا حصہ جو بعض صورتوں میں زوجہ کو ملتا ھے -

*t. -class, t. -rate*: ( بے جا استعمال ) ادنی قسم کا ؛ گھٹیا -

*t. degree* : ( امریکا ) (۱) اقبال جرم کرانے کے لئے پولیس کا ملزم پر سختی کرنا؛ تشدد بغرض اقبال جرم - (۲) تشدد کا (طریقہ) -

*t. estate*: دیکھو Estate -

*t. man* : (کرکٹ) تھرڈ مین؛ فیلڈر جو وکٹ سے دور تر رخ پر پوائنٹ کے پیچھے کھڑا ھوتا ھے -

*t. of exchange* دیکھو Exchange -

*t. party or person* : شخص ثالث؛ تیسرا آدمی جو دو شخصوں کے جھگڑے کے وقت موجود ھو -

*t. -party risks* : ( بیمے میں ) علاوہ اس شخص کے جس کا بیمہ ھوا ھو کسی تیسرے شخص کا نقصان جس کی تلافی کا بیمہ کرنے والا ذمہ لے -

*t. person* : (صرف) ضمیر غائب؛ صیغۂ غائب -

**thirdly**, *adv.*: تیسرے -

**Thirst**, *n. & v. t.* : (۱) پیاس ؛ تشنگی - (۲) طلب ؛ لگن ؛ بے حد شوق یا خواھش - (۳) (قدیم) پیاس لگنا - (۴) طلب یا لگن ھونا؛ بے حد خواھش ھونا - (۵) شراب وغیرہ کو جی چاھنا-

*have a t.* : ( بول چال ) شراب وغیرہ پینے کی خواھش ھونا -

**thirstless**, *a.* : جسے پیاس نہ ھو -

**Thirsty**, *a.* : ( ۱ ) پیاسا ؛ تشنہ - ( ۲ ) شراب کا شائق - ( ۳ ) بے آب ؛ خشک ( زمین یا موسم ) - ( ۴ ) ( بول چال ) پیاس لگانے والا ؛ جس سے پیاس لگے ( *t. work* ) -

*be t.* : پیاس لگنا -

**thirstily**, *adv.* : تشنگی سے -

**Thirteen**, *a. & n.* : تیرہ ؛ سیزدہ -

*the t. superstition* : تیرہ کے منحوس ھونے کا توھم -

**thirteenth**, *a. & n.* : تیرھواں ؛ سیزدھم -

**Thirty**, *a. & n.* : تیس ؛ سی -

*T.-nine Articles* : انتالیس عقائد یا اصول جن کا کلیسائے انگلستان کے ھر پادری کو اقرار کرنا پڑتا ھے -

*t.-two-mo, 32 mo* : ( ۱ ) کتاب کی تقطیع جو ایک ورق کے بتیسویں حصے کے برابر ھو - ( ۲ ) اس تقطیع کی کتاب -

**thirtyfold**, *a. & n.* : تیس گنا -

**thirtieth**, *a. & n.* : تیسواں ؛ تیسویں تاریخ -

**This**, (dh-) *a. & pron.* (*pl. these pron. dhez*) : یہ -

*before t.* : اس وقت سے پہلے ؛ اب سے پہلے -

*ought to be ready by t.* : اب تک تیار ھوگیا ھوگا -

*these (or this) weeks* : اگلے تین ھفتے -

*t. and that* : دیکھو That -

*t. day* : آج -

*t. that and the other* : دیکھو That -

*t. much* : اتنا ؛ اس قدر -

**Thisness**, *n.* : ( ۱ ) ھذیت ؛ یہ ھونا - ( ۲ ) ( مسیحی علم کلام ) انفرادیت ؛ تشخص ؛ تعین -

**Thistle** (-si), *n.* : گوکھرو ؛ اسکاتستان کا قومی نشان ( مقابلے کے

لیے دیکھو Rose ) -

*Order of the T.*: کا ( *knights* ) اسکاتستان میں نائٹوں ایک سلسلہ -

**thistly**, *a.* : ( ۱ ) گوکھرو کا سا ؛ گوکھرو بھرا - (۲) خاردار -

**Thither** (dhidher), *adv.* : ( قدیم ) اس جگھہ کو ؛ وھاں -

**thitherward(s)**,*adv.* : اس طرف ( کو ) ؛ ادھر (کو) ؛ وھاں -

**Tho** : دیکھو Though -

**Thole**, *v. t.* : ( قدیم ) ( ۱ ) برداشت کرنا ؛ اٹھانا ؛ سہنا ؛ بھگتنا ؛ تکلیف اٹھانا ؛ مصیبت اٹھانا - ( ۲ ) جائز رکھنا ؛ روا رکھنا ؛ گوارا کرنا - ( ۳ ) گنجائش ھونا -

**Thole**, ( *also t.-pin* ) *n.* : ( کشتی کے اوپر کے کنارے میں ) پتوار کی ٹیک یا نصاب ؛ وہ کیل یا کانٹا جس پر پتوار ٹکی ھوتی ھے اور گھومتی ھے -

**Thomism(to-)**, *n.* : طامسیت ؛ ٹامس اکوڈی ناس المتوفی ۱۲۷۴ ع کا مذھب جو مسئلہ تقدیر اور رحمت کا قائل مگر حضرت مریم کی معصومیت کا منکر تھا -

**thomist**, *n.* : طامسی ؛ طامس کا پیرو -

**thomistic(al)**, *aa.* : طامسی ؛ طامس یا طامسیت کا -

**Thong**, *n.* & *v. t.*: ( ۱ ) تسمہ ( چمڑے کا ) - ( ۲ ) تسمہ لگانا ( چابک باگ وغیرہ میں ) - (۳) تسمے سے مارنا ؛ کوڑے مارنا -

**Thor**, *n.* : تھار ؛ اھل سیکنڈ نیبویا کا دیوتا جو رعد ' زراعت اور جنگ کا دیوتا مانا جاتا ھے -

*T.'s hammer* : چقماق کا تبر ؛ چقماق کا ھتوڑا -

**Thorax**, *n.* : ( ۱ ) صدر ؛ سینہ ( انسانوں اور جانوروں کا ) - ( ۲ ) ( قدیم یونان ) چارآئینہ ؛ بکتر ؛ سینہ پوش -

**thoracic**, *a.* : سینے کا ؛ صدری -

**thoraci(co)-,thoraco** comb : " *t* " کی ترکیبی شکلیں -

**Thorite**, *n.* : تھورائٹ ؛ ایک سیاہ ٹھوس معدنی شے جو ناروے میں پیدا ھوتی ھے -

**Thorium**, *n.* : تھوریم ؛ ایک شعاع آفریں دھات جس کے آکسائیڈ سے گیس لیمپ کی ٹوپی بنتی ھے -

**Thorn**, *n.* : ( ۱ ) کانٹا ( درخت کا ) - ( ۲ ) خار دار پودا ؛ جھاڑی - ( ۳ ) انگریزی حروف تہجی کے متروک حرف کا نام جس کا تلفظ " *th* " تھا -

*a t. in* one's *flesh* or *side* : سوھان روح ؛ وہ چیز جس سے ھر وقت تکلیف ھو -

*be, sit, on tt.* : ( ۱ ) کانٹوں پر لوٹنا ؛ بیچین یا مضطرب ھونا - ( ۲ ) ھر وقت ڈرتے رھنا ( جرم وغیرہ کے کھل جانے کے اندیشہ سے ) -

*thornback* : ( ۱ ) مچھلی جس کی پشت اور دم پر کانٹے ھوتے ھیں ؛ خار پشت مچھلی - ( ۲ ) ایک قسم کا پتلی ٹانگوں کا کیکڑا جو برطانیہ میں ھوتا ھے -

*thornbill, thorntail* : شکر خورے کی قسموں کے نام -

**thornless**, *a.* : بے خار -

**thorny**, *a.* : خار دار ؛ پر خار -

**Thorough**, (thuru), *a. n. prep.* & *adv.* : ( ۱ ) پورا ؛ مکمل ؛ کامل ؛ پکا ؛ پرلے سرے کا -(*his work is seldom t.*) ( ۲ ) ( تاریخ ) ( چارلس اول شاہ انگلستان کے زمانے میں اسٹریفرڈ اور لاڈ کی ) متشددانہ پالسی - (۳) ( قدیم ) *-through*

*has caught a t. chill* : وہ اچھی طرح سردی کھا گیا ھے -

*t.-bass* : ( ۱ ) تھریر نغمہ جس میں نیچے سر کی آواز ظاھر کرنے کے لیے سروں کے نیچے ھندسے لگا دیتے ھیں - ( ۲ ) تھریر نغمہ کا اصول ؛ تھریر نغمہ -

*t.-brace* : تسمے جو بگھی کی حلقہ نما کمانیوں کے بیچ میں ھوتے ھیں -

*t.-bred, a. & n.* : ( ۱ ) اصیل ( جانور خصوصاً گھوڑا ) ؛ خالص نسل کا ( جانور ) - (۲) عالی خاندان - (۳) عالی ھمت ؛ عالی ظرف ؛ بہادر -

*thoroughfare* : سڑک ؛ شاہ راہ ؛ شارع عام -

*t.-going* : پورا ؛ پکا ؛ کٹر ؛ سخت -

*t.-paced* : ( ۱ ) ھر چال سیکھا ھوا ( گھوڑا ) - ( ۲ ) پورا ؛ پکا ؛ پرلے سرے کا -

*t.-paced rascal* : پکا بد ذات -

*t. -pin* : موتھرا ؛ ایک بیماری جس میں گھوڑے کے پچھلے پیر کے ٹخنے کے قریب ورم ھو آتا ھے -

**thoroughly**, *adv.* : مکمل طور پر ؛ پوری طرح ؛ پورا پورا -

**thoroughness**, *n.* : مکمل ھونا -

**Thorp (e)**, *n.* : کاؤں ؛ بستی (اکثر بستیوں کے نام کا جز ھوتا ھے) -

**Those** : دیکھو That -

**Thou** ( dhow) pron. ( object, thee, *pl.* **ye**, you ) & *v. t.* & *i.* : (۱) تو - (۲) کسی کو تو کھنا ؛ تو سے خطاب کرنا -

**Though** ( dho ) Tho', conj. ( also although ) : (۱) اگرچہ ؛ باوجودے کہ ؛ گو ( *he finished first t. he began last* ) - (۲) خواہ ( *It is better to ask him t. he should refuse* ) - (۳) (جملہ معترضہ میں ) پھر بھی ؛ تاھم ؛ مگر - ( *have no doubt he will understand -t. you never know* ) ( ۴ )حرف زائد کے طور پر تاکید کے لیے -( *I wish you have told me t.* ) - مجھ سے کھہ تو دیا ھوتا)

*as t.* : گویا ؛ جیسے -

*I wish you had told me t.* : تم مجھہ سے کھہ تو دیتے -

*what t. the way is long* : رستہ لمبا ھے تو کیا ؛ رستہ لمبا ھے تو ھوا کرے -

**Thought** ( thawt) *n.* : (۱) قوت خیال ؛ خیال کرنے کا فعل یا عمل - (۲) عقل ؛ ادراک ؛ فھم - (۳) سوچ ؛ ادھیڑ بن ( *after serious t.* ) - (۴) فور و فکر ؛ فور و خوض ؛ سوچنا سمجھنا - (۵) خیال ؛ بات جو خیال میں آے - (۶) کچھہ کچھہ ارادہ ؛ منشا( *had some tt. of resting, had no t. of offending* ) - (۷) ( عموماً جمع ) راے ؛ خیالات ( *will tell you him, my tt. of the matter* ) - (۸) موضوع خیال ؛ وہ بات جس کا خیال یا جس کی فکر ھو -

*acts without t.* : بے سوچے سمجھے عمل کرتا ھے -

*a happy t.* : پر محل ' عمدہ ' معقول خیال -

*a penny for your tt.* : دیکھو Penny -

*a t.* : ذرا سا ؛ تھوڑا سا ؛ کسی قدر -

*free t.* : دیکھو Free -

*in t.* : سوچ میں -

*quick as t.* : بہت تیز ؛ نہایت تیز -

*second tt.* : (۱) بعد کا خیال ؛ بعد کو سوچی ہوئی بات - (۲) مزید غور -

*second tt. are best* : بعد کو سوچی ہوئی بات بہتر ہوتی ہے -

*on second tt, I will take a cad* : پھر جو سوچا تو یہی ٹھیک معلوم ہوتا ہے کہ کرایے کی گاڑی لے لوں -

*take t.* : سوچ سمجھ لو -

*t.-reader* : ضمیر دان ؛ قوت اشراق سے دوسرے کے خیالات معلوم کرنے والا -

*t.-reading* : قوت اشراق سے دوسرے کے خیالات معلوم کر لینا ؛ ضمیر دانی -

*t.-transference* : اشراق ؛ انتقال خیالات -

*t.-wave* : موج خیال ( جس کے ذریعے سے اشراق کے قائلوں کے نزدیک خیالات منتقل ہوتے ہیں ) -

**(-) thoughted, *a.*** : (-) خیالات کا -

**Thought** : دیکھو Think -

**Thoughtful, *a.*** : (۱) متفکر؛ خیالات میں ڈوبا ہوا ؛ غوطے میں یا سوچ میں - (۲) سوچنے والا ؛ غور کرنے والا ؛ غور و فکر کا عادی - (۳) صاحب فکر؛ پر فکر؛ جس میں اچھوتے یا گہرے خیالات ہوں (۴) -(*t. book, t. lecture, t. writer*) دوسروں کا دل رکھنے والا ؛ دوسروں کا لحاظ رکھنے والا ؛ با مروت ( شخص )؛ لحاظ کا ؛ مروت کا ؛ دل جوئی کا ( برتاؤ وغیرہ ) -

**thoughtfully, *adv.*** : (۱) غور و فکر کے ساتھ ؛ سوچ سمجھ کر - (۲) مروت سے ؛ دلجوئی سے -

**thoughtfulness, *n.*** : (۱) سوچ میں ہونا - (۲) غور و فکر کا عادی ہونا - (۳) پر فکر ہونا - (۴) مروت ؛ خاطر داری -

**Thoughtless, *a.*** : (۱) نا عاقبت اندیش ؛ بے پروا ؛ لا اُبالی ؛ بے پروائی یا لا اُبالی پن کا - (۲) بے مروت ؛ بے درد ؛ بے مروتی یا بے دردی کا - (۳) بے سوچا سمجھا ؛ بے خیالی کا -

**thoughtlessly, *adv.*** : (۱) بے پروائی یا نا عاقبت اندیشی سے - (۲) بے مروتی یا بے دردی سے - (۳) بے سوچے سمجھے ؛ بے خیالی میں -

**thoughtlessness, *n.*** : (۱) بے پروائی ؛ نا عاقبت اندیشی ؛ بے مروتی ؛ بے دردی - (۳) بے خیالی -

**Thousand (-owz-) *a.* & *n.*** : (۱) ہزار - (۲) ( بے جا استعمال ) بہت سے ؛ ہزاروں -

*a t. apologies* : بے حد عذر ؛ بے حد ندامت کا اظہار -

*a t. thanks* : بہت بہت شکریہ -

*one in a t.* : ہزاروں میں ایک ؛ بے مثل -

*t. and one* : بے شمار ؛ ہزاروں -

*upper ten t.* : دیکھو upper -

*thousandfold, a. & adv.* : ہزار گنا -

*(-)thousandth, a. & n.* : (-) ہزارواں -

**Thrall (-awl-), *n.* & *a.* & *v. t.*** : (۱) غلام ؛ حلقہ بگوش ؛ مطیع ؛ تابع دار - (۲) غلامی - (۳) ( قدیم ) ( بطور اسم صفت ) غلام ؛ تابع دار ( کسی کا ) - (۴) غلام بنانا ؛ حلقہ بگوش کرنا -

**thraldom, *n.*** : غلام ہونا ؛ غلامی ؛ حلقہ بگوشی -

**Thrash, -esh, *v. t.*** : (۱) گاہنا ( غلے کو ) - (۲) ( *t. out* ) ( مجازاً ) معاملے کی چھان بین کرنا ؛ ہر پہلو پر غور کرنا ؛ فکر اور کاوش کے بعد پا لینا ( حقیقت ) ؛ ڈھونڈھ نکالنا ( قافیہ وغیرہ )- (۳) ( چرخی درخت کی شاخ وغیرہ کا ) تڑا تڑ لگانا ؛ سونٹے کی طرح لگانا - (۴) ( جہاز کا ) لہروں سے ٹکرانا ؛ لہروں کو پیٹنا ؛ ہوا کو یا لہروں کو ڈھکیل کر آگے بڑھنا - (۵) ( *-ash* ) پیٹنا ؛ کوڑے لگانا ؛ سونٹے سے خبر لینا ؛ ڈھنکنا ؛ کندی کرنا - (۶) شکست دینا ؛ ہرانا ؛ سبقت لے جانا ؛ مات کر دینا -

*thrashing-floor* : گاہنے کا فرش -

*thrashing-machine* : گاہنے کی مشین -

**thrashing, *n.*** : ٹھکائی ؛ مرمت -

**Thrasher, Thre, *n.*** : (۱) شارک مچھلی کی ایک قسم - (۲) ( عموماً - *thre* ) غلہ نکالنے والا ؛ غلہ نکالنے کی کل - (۳) ( *thra-* ) غلہ نکالنے والا شخص یا مزدور -

**Thrasonical, *a.*** : (۱) شیخی باز - (۲) شیخی کا -

**thrasonically, *adv.*** : شیخی سے -

**Thread, (-ed) *n.*** : (۱) تار ؛ دھاگا؛ ریشہ ( سوت وغیرہ کا ) - (۲) تاگا ؛ ڈورا - (۳) تار کے مشابہ چیز ( مثلاً پیچ کش کا پیچ ) - (۴) ( کان میں ) درز جس میں کچی دھات بھری ہو - (۵) ( مجازاً ) رشتۂ حیات ( *the t. of life* ) -

*gather up the tt.* : ( تقریر وغیرہ میں ) مضمون کو سمیٹنا ؛ علحدہ علحدہ بحث کرنے کے بعد مجموعی طور پر نظر ڈالنا -

*gold t.* : زری کا تار؛ سونے کا تار ریشم وغیرہ کے تار سے لپٹا ہوا؛ کلابتو کا تار -

*hang by a t.* : (۱) ( جان وغیرہ کا ) خطر ناک یا نازک حالت میں ہونا ؛ ذرا سے سہارے سے اٹکا ہونا - (۲) ( اہم معاملے کا ) ایسی حالت میں ہونا کہ ادھر یا ادھر فیصلہ ہونے والا ہو اور وہ کسی نا معلوم چیز پر موقوف ہو ؛ نازک حالت میں ہونا -

*not a dry t. on him* : سر سے پیر تک بھیگا ہوا ہے -

*old lady of threadneedle St.* : دیکھو Old -

*take up the t. of* : جہاں سے چھوڑا تھا وہیں سے شروع کرنا -

*t.& thrum* : دیکھو Thrum -

*threadbare* : (۱) تار تار ( کپڑا )؛ اس قدر پرانا کہ تار نظر آنے لگیں - (۲) گھسے کپڑے پہنے - (۳) فرسودہ؛ پا مال ( مضمون ، دلیل ) -

*threadbareness, n.* : فرسودگی ؛ پامال ہونا ( مضمون دلیل وغیرہ کا ) -

*t.-lace* : تاری چیز یا لیس -

*t.-mark* : دھاگے کا نشان ( جو بنک کے نوٹوں کے کاغذ پر ریشمی دھاگے سے بنا دیا جاتا ہے ) -

*t.-needle* : بچوں کا ایک کھیل -

*lost the t. of his argument* : استدلال کا سلسلہ گم ہو گیا؛ استدلال بے ربط سا ہو گیا -

*t.-paper* : بہت پتلا نرم کاغذ جو دھاگا لپیٹنے میں کام آتا ہے -

*threadworm* : نارو ؛ تاگے کا سا کیڑا جو انسان کے جسم سے ایک بیماری میں نکلتا ہے -

**threadiness, *n.*** : دھاگے کا سا ہونا -

**thready,** *a.* : (۱) تار کا ؛ دھاگے کا - (۲) دھاگے کا سا ( بہت باریک ) -

**Thread,** *v. t.* : (۱) سوئی میں دھاگا ڈالنا یا پرونا - (۲) ( پوتھ وغیرہ ) پرونا؛ ( دھاگے میں) پرو کر لڑی بنانا - (۳) دقت سے گزرنا ( بھول بھلیاں ' مجمع وغیرہ سے ) - (۴) ( بالوں کی ) پٹیاں جمانا ؛ ( کسی چیز میں ) دھاریاں یا لکیریں ڈالنا -

**Threat (et),** *n.* : (۱) ڈراوا ؛ دھمکی ؛ تخویف ؛ تہدید - (۲) ( قانون ) تخویف مجرمانہ - (۳) اندیشہ -

**Threaten,** *v. t. & i.* : (۱) ڈرانا ؛ دھمکانا ؛ خوف دلانا - (۲)دھمکی دینا ؛ ارادہ ظاہر کرنا (*threatened every kind of torment*) - (۳) آثار ظاہر کرنا -

*clouds t.* : بادلوں سے برسنے کے آثار ظاہر ہیں -

*the practice threatens to become general* : آثار ایسے ہیں کہ یہ دستور عام ہو جائیگا -

**threateningly,** *adv.* : دھمکاتے ہوئے ؛ ڈراوے کے طور پر ؛ تہدید آمیز طریقے سے ؛ خوفناک طریقے سے -

**Three,** *a. & n.* : (۱) تین ؛ سہ - (۲) ( اسکیٹنگ ) ایک گردش اُن چار گردشوں میں سے جن میں رخ بھی بدل جاتا ہے اور اسکیٹ کا محور بھی -

*rule of t.* : حساب اربعہ ؛ اربعہ متناسبہ -

*the three R's.*: reading, writing) لکھنا پڑھنا اور حساب (arithmetic) -

*t.-bottle man* : پرانی وضع کا شرابی (جوتین بوتلیں پیتا ہو) -

*t.-colour process* : ( چھپائی ) قدرتی رنگ پیدا کرنے کا عمل ( سرخ نیلے اور زرد رنگ کے بلاکوں سے ) -

*t.-cornered contest* : تین فریقوں کا ( مقابلہ ) -

*t.-decker* : سہ منزلہ یا سہ عرشہ جنگی کشتی؛ سہ منزلہ ممبر ( واعظوں کا ) -

*three F's.* : ( land - League ) آئرستان کی انجمن دیہی کے تین مطالبات ؛ فروخت کی آزادی ؛ پٹے کا مستقل ہونا اور واجبی لگان ( free sale, fixity of tenure, fair rent, ) -

*t.-handed* : (۱) تین ہاتھوں والا - (۲) تین آدمیوں کے ( خصوصاً اسکاتستان ) کھیلنے کا ( کھیل ) -

*t. halfpence* : ڈیڑھ پینی -

*T. in One* : عقیدۂ تثلیث ؛ توحید فی التثلیث -

*t.-legged race* : دوڑ جس میں دو دو آدمی ایک کا الٹا پیر دوسرے کے سیدھے پیر سے باندھ کر دوڑائے جاتے ہیں ؛ تین ٹانگوں کی دوڑ -

*t.-master* : سہ مستولی کشتی -

*t. -pair ( of room )* : تین زینوں کی بلندی کا کمرا -

*threepence (-ep -, -ip-, -ep-)* : تین پینس کی رقم -

*threepenny* : تین پینی کا سکہ -

*(the) t.-per-cents* : تین فیصدی سود کے سرکاری تمسکات -

*t.-ply* : (۱) تین تہوں کا - (۲) تین تہوں کا لکڑی کا تختہ -

*t.-quarter(s)* : (۱) تین چوتھائی حجم یا تعداد کا - (۲) کمر تک کی ( تصویر ) ؛ تین چوتھائی چہرے کی ( تصویر ) - (۳) ( فٹ بال وغیرہ میں ) ان تین یا چار کھلاڑیوں میں سے کوئی کھلاڑی جو ہاف بیک کھلاڑیوں کے پیچھے کھڑے ہوتے ہیں -

*threescore* : (۱) تین بیسی؛ ساٹھ - (۲) ساٹھ برس کی عمر -

*threescore and ten* : ستر برس کی عمر ؛ عمر طبیعی -

*t. times three* : نو ( مرتبہ تالیاں بجانا ) -

**threefold,** *a.& adv.* : تہرا -

**Threesome,** *n. & a.* : (۱) ( کھیل ) تین کے کھیلنے کا - (۲) ٹکڑی ؛ تین آدمیوں کا مجموعہ -

**Thremmatology,** *n.* : (۱) ( جانوروں کی ) افزائش نسل یا ترقی نسل کا فن - (۲) فن ترقئی نباتات -

**Threnode, -ody,** *nn.* : (۱) آہ و بکا ؛ ماتم ؛ بین ( جو کسی کے مرنے پر کیے جائیں ) - (۲) ماتمی گیت ؛ نوحہ -

**threnetic, threnetical, threndial, threnodic,** *aa.* : ماتمی؛ ماتمی گیت کا؛ نوحے کا؛ نوحے کے طرز کا ؛ متعلق بہ مراثی ؛ مرثیہ کا ؛ ماتمی؛ ماتم کے متعلق ؛ سوگ والا ؛ سوگ کا؛ سوگی-

**threnodist,** *n.* : نوحہ خواں ؛ نوحہ گر -

**Thresh,** دیکھو Thrash -

**Threshold (-sh -ho, -sho-)** *n.* : (۱) ( گھر ' گرجا وغیرہ کی ) دہلیز ؛ چوکھٹ ؛ آستان - (۲) ( بیجا استعمال خصوصاً مجازاً ) آغاز ( *at the t. of a discussion* ) -

*t. of consciousness* : ( نفسیات ) اقل شعور ؛ اقل حس -

**Threw** : دیکھو Throw -

**Thrice,** *adv.* : ( قدیم؛ اب صرف ادبی زبان میں ) (۱) تین بار - (۲) تگنا ؛ سہ چند - (۳) ( مرکبات میں ) نہایت -

*t.-blessed* : نہایت متبرک ؛ نہایت مبارک -

*t.-favoured* : نہایت عزیز ؛ بڑا منظور نظر -

**Thrid,** *v. t.* : ( قدیم ) دیکھو Thread -

**Thridace,** *n.* : کاہو کا گاڑھا کیا ہوا عرق جو مسکن دوا کا کام دیتا ہے -

**Thrift,** *n.* : (۱) کفایت شعاری - (۲) پودوں کی قسموں کا نام خصوصاً ایک گہرے شوخ رنگ کے پھولوں کا پودا جو سمندر کے کنارے اگتا ہے -

**thriftless,** *a.* : (۱) فضول خرچ- (۲)فضول خرچی کا ؛مسرفانہ -

**thriftlessly,** *adv.* : فضول خرچی سے -

**thriftlessness,** *n.* : فضول خرچی؛ اسراف -

**Thrifty,** *a.* : (۱) کفایت شعار - (۲) مرفہ الحال ؛ خوش حال -

**thriftily,** *adv.* : کفایت شعاری سے -

**Thrill,** *v. t. & i. & n.* : (۱) ( دل میں ) جذبات کی ایک لہر سی دوڑا دینا؛ اہتزاز کی کیفیت پیدا کر دینا؛ جوش پیدا کر دینا؛ بے چین کر دینا ؛ ہیجان پیدا کر دینا ؛ رگ رگ میں اثر کر جانا ؛ دل ہلا دینا ( *his voice thrilled the listeners* ) - (۲) جذبات کی ایک لہر سی دوڑ جانا ؛ اہتزاز کرنا ؛ پھریری آ جانا ؛ جوش پیدا ہو جانا ؛ ہیجان سا اٹھنا ؛ دل ہل جانا ؛ بیتاب ہو جانا ( خوشی خوف وغیرہ سے )؛ رگ رگ میں دوڑ جانا - (۳) جوش سے لرزنا ( آواز وغیرہ کا ) - (۴) اہتزاز ؛ جذبات کی لہر ؛ جوش کی کیفیت؛ پھریری ؛ جھرجھری - (۵) دھڑکن ؛ دھڑک ؛ تڑپ - (۶) (طب) اہتزاز ؛ حرکت نبض یا حرکت قلب کی کیفیت - (۷) ( عامیانہ ) ہیجان خیز ( قصہ وغیرہ ) -

*a t. of joy* : مسرت کی لہر -

*fear thrilled through my veins* : خوف میرے رگ

وپے میں سرائت کر گیا -

**thriller,** *n.* : (۱) جوش پیدا کرنے والا وغیرہ - (۲) ھیجان خیز ناول یا ناٹک

**thrilling,** *a.* : (۱) ھیجان خیز - (۲) جوش سے لرزتی ھوئی ( آواز وغیرہ ) -

**thrillingly,** *adv.* : ھیجان خیز طریقے سے -

**thrillingness,** *n.* : ھیجان خیز طریقے سے -

**Thrips,** *n.* : (۱) کیڑوں کی قسمیں - (۲) ( بیجا استعمال ) انگور کی بیل کا کیڑا -

**Thrive,** *v. i.* ( throve rarely thrived, thriven rarely thrived) : (۱) بڑھنا؛ ترقی کرنا ؛ فروغ پانا ؛ پھلنا؛ پھولنا - (۲) دولتمند ھو جانا ؛ دولت کمانا - (۳) پنپنا ؛ بہت جلد بڑھنا ( پودے یا جانور کا ) -

**thrivingly** *adv.* : ترقی کرتے ھوے ؛ پنپتے ھوے ؛ دولت کماتے ھوے -

**thrivingness,** *n.* : ترقی کی حالت ؛ پنپنا ؛ دولت کی ترقی -

**Thro', Thro.** : Through دیکھو -

**Throat** *n.* & *v. t.* : (۱) حلق ؛ گلا - (۲) نرخرا ؛ حنجرہ ؛ گلا - (۳) گلے کے شکل کی چیز ؛ خصوصاً پہاڑوں کے درمیان دریا کا تنگ حصہ؛ تنگنائے؛ درہ - (۴) ( کسی چیز میں ) نالیاں بنانا یا کاٹنا؛ گہری دھاریاں یا خیار بنانا یا کاٹنا -

*clergyman's* ( sore ) *t.* : حلق کا اعصابی درد (جو واعظوں یا مقرروں کو اکثر ھو جاتا ھے -) -

*cut one anothers' tt*: ایک دوسرے کا گلا کاٹنا ؛ایک دوسرے کی بربادی کا سامان کرنا -

*cut one's t.* : گلا کاٹنا ؛ ذبح کر ڈالنا -

*cut one's own t.* : اپنے ھاتھوں اپنا گلا کاٹنا ؛ خود ھی اپنی تباھی کا سامان کرنا -

*give person the lie in his t.* : کسی پر دروغ گوئی کا الزام لگانا-

*lie in one's t.* : صریحی جھوٹ بولنا ؛ سراسر جھوٹ بولنا -

*sore t.* : حلق کا درد ؛ حلق کا ورم -

*take by the t.* : گلا دبانا -

*thrush thing down one's t.* : کسی شخص کو کسی بات کی طرف زبردستی توجہ کرنا -

*words struck in my t.* : لفظ گلے میں اٹک گئے -

(-) **throated,** *a.* : (-) حلق کا -

**Throaty,** *a.* : (۱) حلق؛ حرف جس کا مخرج حلق ھو- (۲) بڑے حلق والا ؛ جس کا گلا بہت بڑا یا موٹا ھو -

**throatiness,** *n.* : (۱) حلقیت ؛ حلقی آواز ھونا - (۲) بڑے حلق کا ھونا -

**Throb,** *v. i.* & *n.* : (۱) ( دل ' سوئد ' کن پٹی وغیرہ کا ) دھڑکنا ؛ پھڑکنا ( خصوصاً غیر معمولی تیزی سے ) - (۲) ( مجازاً) جذبات کی لہر دوڑ جانا ؛ اھتزاز کی کیفیت پیدا ھونا ؛ ( وفور جذبات سے) ارتعاش سا پیدا ھو جانا - (۳) دھڑکن - (۴) اھتزاز ؛ ارتعاش ( *heart tt., tt. of pleasure,* ) -

**throbbingly,** *adv.* : (۱) دھڑکتے ھوے - (۲) اھتزاز یا ارتعاش کی حالت میں -

**Throe,** *n.* & *v. i.* (usu. pl. ) : (۱) شدید درد (خصوصاً درد زہ)؛

کرب - (۲) کرب میں ھونا -

*in the tt. of* : کشمکش میں ؛ تگ و دو میں؛ الجھن میں -

**Throgmorton Street** : (۱) لندن کا صرافہ - (۲) لندن کے صرافے والے - (۳) ان کی کار روائیاں -

**Thrombosis,** *n.* : کسی عضو یا شریان میں خون جم جانا؛ انجماد خون-

**thrombotic,** *a.* : انجماد خون سے متعلق -

**Throne,** *n.* & *v. t.* : (۱) تخت ( شاھی )؛ اورنگ؛ گدی؛ راج گدی - (۲) اسقف وغیرہ کے اجلاس کا تخت ؛ مسند - (۳) اقتدار شاھی؛ حکومت؛ سلطنت؛ راج (*came to the t.*) - (۳) فرشتوں کے نو طبقوں میں تیسرا طبقہ - (۴) تخت پر بٹھانا ؛ تخت نشین کرنا ؛مسند نشین کرنا ؛ فائز کرنا ( کسی مرتبے پر ) -

**throneless,** *a.* : بے تخت -

**Throng,** *n.& v. i. & t.* : (۱) مجمع ؛ ھجوم ؛ انبوہ ؛ بھیڑ - (۲) ( چھوٹی سی جگہ میں ) آدمیوں کی یا چیزوں کی کثرت ؛ چپقلش - (۳) ھجوم ھونا ؛ ٹھٹ لگ جانا ؛ ریل پیل ھونا ؛ یورش ھونا - (۴) ( سڑک وغیرہ کو ) آدمیوں یا چیزوں سے بھر دینا - (۵) ( قدیم ) ( کسی شخص کے گرد ) نرغہ کرنا -

**Throstle** ( -sl ) *n.* : (۱) ایک خوش الحان پرند - (۲) ( *t. -frame* ) اون ' سوت وغیرہ کاتنے کی ایک کل -

**Throttle,** *n.* & *v. t.* : (۱) گلا ؛ حلق ؛ نرخرا ؛ حنجرہ - (۲) (*t. -valve*) کہل مندن انجن کی بھاپ نکلنے کے لیے بخارہ - (۳) گلا گھونٹ دینا - (۴) بخارے سے انجن کی بھاپ نکلنے کو کم یا زیادہ کرنا -

**Through, thro', thro,** (-oo) **prep.,** *adv.* & *a.* : (۱) ایک سرے سے دوسرے تک آر پار ( کسی چیز ) میں سے ؛ (کسی چیز ) میں سے ؛ھوکر یا گزر کر- (۱) ذریعے سے؛وجہ سے؛ سبب سے؛ بدولت- (۳) ادھر سے ادھر تک ؛ اول سے آخر تک ؛ اندر - (۴) آر پار گزرنے والا ؛ ادھر سے ادھر تک پہنچنے والا (*t. bolt, t. way,*) - (۵) ایک مقام سے دوسرے مقام تک کا ؛ ایک مقام سے دوسرے مقام تک سیدھا جانے والا ؛ راست (*t. ticket, t. passenger, t. train, t. boat*) -

*are you t. with the job* : (بول چال) تم نے یہ کام ختم کرلیا -

*carry, drop, fall, pull, t.* : Carry دیکھو وغیرہ -

*go t.* : (۱) گزرنا ( خیال کا دل میں ) - (۲) برداشت کرنا -

*go t. with* : Go دیکھو -

*got t.* : کامیاب ھونا امتحان میں -

*lasted all t.* : آخر تک قائم رھا ؛ چلتا رھا -

*let t.* : اندر آنے دینا ؛ داخل ھونے دینا -

*looked him t. and t.* : اس کو خوب غور سے دیکھا ؛ تجسس کی نظر سے دیکھا -

*read it t. and t.* : بار بار اول سے آخر تک پڑھا -

*read it carefully t.* : اول سے آخر تک غور سے پڑھا -

*see t* : سمجھ جانا -

*t.- stone = bond - stone* : Bond دیکھو -

**Throughly,** *adv.* : Thoroughly دیکھو -

**Throughout,** *adv.* & *prep.* : (۱) سراسر؛ بالکل؛ ھر حصے میں؛ سب کہیں ( *timber was rotten t.,* ) - (۲) ھر لحاظ سے؛ ھر معاملے میں ( *followed a sound policy t.,* ) - (۳) یہاں سے

وھاں تک؛ اول سے آخر تک؛ اس سرے سے اس سرے تک -

*t. the length & breadth of the country*: ملک بھر میں؛ سارے ملک میں -

**Throw, (-o)** *v. t. & i.*: (۱) پھینکنا؛ ڈالنا؛ گرادینا - (۲) (مجازاً) ( مشکل میں ) ڈال دینا - (۳) ( کرکٹ ) بولر کا بے قاعدہ گیند پھینکنا - (۴) ( کشتی میں ) دے مارنا؛ ( گھوڑے کا سوار کو ) گرا دینا - (۵) ( امریکا ) مقابلے یا دوڑ میں ھار جانا - (۶) (کپڑے وغیرہ) بے پروائی سے یا جلدی جلدی پہننا یا اتارنا - (۷) (سانپ کا) (کیچلی) ڈالنا؛ گرانا - (۸) (خرگوش وغیرہ کا) ( بچے ) دینا - (۹) پو پھینکنا - (۱۰) ریشم کے دھاگے بٹنا - (۱۱) ( گھوڑے وغیرہ کو ) کمھار کے سانچے میں گھڑنا - (۱۲) جھکانا؛ موڑنا؛ ھلانا ( جسم کے کسی حصے کو ) -

*threw deuce-ace*: دوآکانا پھینکنا؛ یعنی پانسے میں دوکا اور ایک کا نشان نکلا -

*t. a chest*: سینہ تان کر کھڑے ھونا -

*t. a fit*: ( امریکا ) دورہ پڑنا -

*t. a party*: (عامیانہ) پارٹی دینا؛ دعوت کرنا -

*t. a sop to*: دیکھو Sop -

*t. away*: ( مجازاً ) ضائع کردینا؛ کھو بیٹھنا ( بے پروائی یا غفلت سے ) -

*T. back*: موروثی سیرت کی طرف رجوع کرنا -

*t.-back, n.*: موروثی سیرت کی طرف رجوع -

*t. cold water on*: دیکھو Cold -

*t. down the glove*: دیکھو Glove -

*t. dust in person's eyes*: دیکھو Dust -

*t. good money after bad*: نقصان کی تلافی کی کوشش میں اور روپیہ برباد کرنا -

*T. in*: (۱) (*t. into the bargain*) گھاتے یا روکن میں دے دینا؛ اوپر سے یا الگ سے دینا - (۲) جملہ معترضہ کے طور پر کہنا؛ بیچ میں کہہ اٹھنا ( کوئی بات ) -

*t. in one's lot with*: کسی کے ساتھ شریک ھوجانا؛ کسی کی رفاقت اختیار کرنا -

*t. in one's teeth = fling in ones teeth*: دیکھو Fling -

*t. light on the matter*: معاملے پر روشنی ڈالنا؛ توضیح کرنا -

*t. one a kiss*: ھاتھ کو چوم کر اس سے کسی کی طرف اشارہ کرنا -

*T. off*: (۱) ترک کردینا ( ملاقات، دوستی ) - (۲) نجات پانا؛ پیچھا چھڑانا (بیماری سے یا تکلیف دہ شخص سے ) - (۳) ( بھروپ یا بھیس ) اتار پھینکنا - (۴) ( نظم یا عمدہ فقرہ ) کہہ ڈالنا - (۵) ( کتوں کا ) بو پر چلنا - (۶) (گفتگو کھیل وغیرہ) شروع کرنا -

*t. one's daughter at the head off*: ماں کا گلے منڈھنا؛ اپنی بیٹی کو کسی مرد سے بیاھنے کی کوشش کرنا -

*t. one's eyes up*: دھشت اور نفرت سے حیادار شخص کا بے حیائی کی حرکت سے ھکا بکا رہ جانا -

*t. oneself at the head of*: گلے پڑنا؛ عورت کا کسی سے کھلے بندوں شادی کی کوشش کرنا -

*t. oneself down*: لیٹنا -

*T. oneself into*: کسی کام کو زور شور سے اٹھانا؛ سر گرمی سے مصروف یا منہمک ھوجانا -

*T. oneself on, upon*: اپنے آپ کو چھوڑ دینا (مثلاً عدالت کے رحم پر) -

*t. open*: (۱) دفعتاً کھول دینا؛ ( دروازہ ) - (۲) داخل ھونے کی اجازت دے دینا -

*t. open the door to*: راہ کھول دینا؛ ممکن بنا دینا -

*t. out*: (۱) باھر پھینکنا - (۲) (مکان کا حصہ وغیرہ) آگے کو بڑھاکر بنانا؛ آگے کو نکالنا - (۳) کنایتاً کہنا؛ اشارتاً کہنا؛ پردے پردے میں کہنا - (۴) نا منظور کرنا؛ مسترد کرنا ( مسودہ قانون پارلیمنٹ میں ) - (۵) کسی شخص کی گفتگو یا کام میں خلل ڈال کر اسے گڑبڑا دینا - (۶) ( کرکٹ ) فیلڈر کا وکٹ میں گیند مارکر کھلاڑی کو آوٹ کر دینا -

*t. over*: چھوڑ دینا ( بے وفائی سے )؛ قطع تعلق کر لینا؛ ساتھ چھوڑ دینا -

*t. overboard*: چھوڑ دینا؛ ترک کر دینا -

*t. up*: (۱) اٹھانا؛ چڑھانا ( کھڑکی کا شیشہ وغیرہ ) - (۲) چھوڑ دینا؛ استعفا دے دینا ( ملازمت سے ) - (۳) قے کرنا؛ (کھائی ھوئی چیز ) ڈال دینا؛ قے میں گرادینا -

*t. up the sponge*: دیکھو Sponge -

*t. stones*: (۱) پتھر یا ڈھیلے پھینکنا - (۲) اعتراض کرنا؛ انگشت نما ھونا -

*to t. a fly*: چارہ لگا کر شست ڈالنا -

( - ) **thrower,** *n.*: ( - ) پھینکنے والا -

**Throw (-o)** *n.* (۱) پھینکنا یا پھینکا جانا؛ پھینکنے کا فعل - (۲) پو؛ پانسہ پھینکنا - (۳) مچھلی کی شست پھینکنے کا فاصلہ - (۵) پٹخنی؛ کشتی میں گرانا یا گرایا جانا - (۶) بولر کی بے قاعدہ گیند - (۷) ( کان کنی؛ ارضیات ) طبقات کی ساخت کا نقص - (۸) تیزی سے چکر دینے کی کل -

*a stone's t.*: (بے جا استعمال) تھوڑا سا فاصلہ -

*t. off*: شکار یا دوڑ کا آغاز -

*t. stick*: گھماکر پھینکنے کی لکڑی -

**Throw'ster,** *n.*: ریشم کے دھاگے بٹنے والا -

**Thrum** *n. & v.t.*: (۱) ریشم کی جھالر جو کھڈی سے تھان کاٹ لینے کے بعد اس پر لگی رھتی ھے - (۲) اس کا کوئی تار یا ریشہ - (۳) کوئی ٹوٹا ھوا تار یا جھالر کا گچھا - (۴) دھاگوں کی جھالر -

*thread & t.*: سب ایک ساتھ؛ اچھا برا سب -

**thrummy,** *a.*: جھالر دار؛ گچھے دار -

**Thrum,** *v. i. & t. & n.*: (۱) اناڑی پن سے بجانا؛ تن تن کرنا ( ستار وغیرہ ) - (۲) ( انگلیوں سے میز وغیرہ پر ) کھٹ کھٹ کرنا؛ طبلہ سا بجانا - (۳) اناڑی پن سے بجانا یا بجایا جانا؛ تن تن ( کی آواز ) -

**Thrush,** *n.*: ایک خوش الحان پرند جو یورپ میں ھوتا ھے؛ ترغہ -

**Thrush,** *n.*: قلاع؛ ایک مرض جو خصوصاً بچوں کے منھ اور حلق میں ھو جاتا ھے جس سے موتیوں کی طرح کے چمکتے ھوے چھالے پیدا ھو جاتے ھیں - (۲) قلاع جو گھوڑے کے سم کے بیچ میں ھو جاتا ھے -

**Thrust,** *v.t. & i.* ( thrust ) & *n.*: (۱) لپکانا؛ چلانا؛ جھٹکے کے ساتھ بڑھانا ( ھاتھ وغیرہ ) - (۲) ٹھونسنا؛ زور سے ڈالنا یا رکھنا - (۳) چبھونا؛ گڑونا؛ بھونکنا - (۴) چھید ڈالنا؛ خنجر وغیرہ بھونک کر آرپار کر دینا - (۵) ھولا مارنا؛ وار کرنا - (۶)

دھکیلنا : زور سے ہٹانا - (۷) گھسنا ؛ دھکا دے کر بڑھ جانا یا نکل جانا - (۸) زور کا دھکا - (۹) ہولا ؛ وار ( نیزے وغیرہ کا ) - (۱۰) شدید حملہ ؛ ہلہ - (۱۱) ( مجازاً ) چوٹ ؛ طعن - (۱۲) ( محراب ؛ شہتیر وغیرہ کا ) دباؤ - (۱۳) ( کوئلے کی کان وغیرہ میں ) چھت کے بوجھ سے ستونوں کا بیٹھ جانا -

*home t.* : دیکھو Home -

*t.-block* : فریم یا سانچہ جس پر ( جہاز وغیرہ کے انجن میں ) بیلن کا دباؤ پڑتا ہے -

*t.-hoe* : بیلچہ ؛ کھرپا -

*t. oneself* or *one's nose in* : ٹانگ اڑانا ؛ خواہ مخواہ دخل دینا -

*was thrust from his rights* : اپنے حقوق سے محروم کر دیا گیا -

**thruster,** *n.* : (۱) مندرجہ بالا افعال کا اسم فاعل - (۲) لومڑی کا شکاری جو آگے بڑھنے کے شوق میں دوسرے شکاریوں اور کتوں کو خطرے میں ڈال دے -

**Thud,** *v.i.* & *n.* : (۱) بھد سے یا گد سے گرنا - (۲) اس طرح گرنے کی آواز ہونا ؛ بھداکا ہونا ؛ گداکا - (۳) یہ آواز ؛ بھداکا ؛ گداکا -

**Thug,** *n.* : (۱) ٹھگ ( ہندوستان کے ڈاکوؤں کی ایک خاص جماعت جس کا سنہ ۱۸۲۵ ع میں خاتمہ کر دیا گیا ) - (۲) بدمعاش ؛ غنڈا ؛ خونی -

**Thuggee,** *n.* : ٹھگوں کا پیشہ ؛ ٹھگی ؛ بدمعاشی -

**thuggery, thuggism,** *nn.* : بدمعاشی ؛ غنڈا پن -

**Thule,** *n.* : وہ نام جو قدیم جغرافیہ دانوں نے برطانیہ کے شمال کے کسی جزیرے یا ملک کا رکھا تھا اور جو دنیا کا شمالی سرا سمجھا جاتا تھا -

*ultima T.* : کوئی دور دراز نامعلوم مقام ؛ دنیا کا چھور -

**Thumb,** *n.* & *v.t.* : (۱) انگوٹھا ؛ انگشت نر ؛ نر انگشت - (۲) چوپایوں کے پنجے میں اس کے مقابل کی انگلی - (۳) انگوٹھے سے گھس ڈالنا ؛ میلا کر دینا ( کتاب کے صفحے وغیرہ ) ؛ بے شعوری یا اناڑی پن سے پیانو وغیرہ بجانا -

*his fingers are all tt.* : دیکھو Finger -

*rule of t.* : دیکھو Rule -

*t.-blue* : نیل کی ٹکیا جو دھلائی کے کام آتی ہے -

*t.-index* : اوراق کتاب کے سامنے کے کنارے پر کٹے ہوئے نشانات جس پر حروف تہجی ترتیب وار لکھے ہوتے ہیں اور انڈیکس کا کام دیتے ہیں ؛ کنارے کی انڈیکس -

*t.-latch* : چٹکنی جو انگوٹھے سے دباکر کھولی اور بند کی جاتی ہے -

*t.-mark* : ( کتاب پر ) انگوٹھے کا نشان ؛ دھبا -

*t.-nail sketch* : (۱) پور بھر کی تصویر ؛ انگوٹھے کے برابر تصویر - (۲) سرسری خاکہ ( کسی شخص یا چیز کا الفاظ میں ) -

*t.-nut* : ڈھبری' انگوٹھے سے پھرانے کی -

*t.-print* : انگوٹھے کا نشان شناخت کے لیے -

*t.-screw* : انگوٹھے دبا کر تعذیب کرنے کا ایک آلہ ؛ انگوٹھوں کا شکنجہ -

*t.-stall* : گدی یا خول انگوٹھے کی حفاظت کے لیے -

*tt. up* : ( عامیانہ ) اہاہا ؛ واہ وا -

*under person's t.* : کسی کے قابو میں ؛ مٹھی میں -

**thumbless,** *a.* : بے انگوٹھے کا -

**Thummim,** : دیکھو Urim -

**Thump,** *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) گھونسا مارنا ؛ زور سے ہاتھ مارنا ( میز وغیرہ پر ) ؛ ڈنڈا مارنا - (۲) گھونسے لگانا ؛ ڈنڈے رسید کرنا ؛ ٹھونکنا ؛ مرمت کرنا - (۳) گھونسا ؛ تھپڑ ؛ ڈنڈا وغیرہ -

*t. the cushion* : ( جوشیلے واعظ کا اپنے وعظ میں ) میز کے گدے پر گھونسے مارنا -

**Thumper,** *n.* : (۱) thump کا اسم فاعل - (۲) ( بول چال ) لمبا تڑنگا آدمی ؛ بڑی سی چیز - (۳) سفید جھوٹ' سخت جھوٹ -

**thumping,** *a.* : (۱) بہت بڑا - (۲) سخت ( جھوٹ ) -

**Thunder,** *n.* & *v.i.* & *t.* : (۱) ( بادل کی ) گرج ؛ ( بجلی کی ) کڑک ؛ رعد - (۲) بجلی ( جو گرتی ہے ) ( *Jove's tt.* ) - (۳) ( تعریف وغیرہ کا ) شور ؛ ڈونگڑا - (۴) ہنگامہ خیز ہیجان خیز ؛ معرکے کا ( ناول وغیرہ ) - (۵) ( جمع ) زور شور کے اعتراضات ؛ لعن طعن ؛ دھمکیاں ( *the tt. of The Times,* *the Church* ) - (۶) گرجنا ( بادل کا ) ؛ کڑکنا ( بجلی کا ) ( *it thunders* ) - (۷) ( مجازاً ) گونجنا ؛ گرجنا ( آواز وغیرہ کا ) ( *voice thundered in my ears* ) - (۸) سختی سے ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ دھمکانا ؛ گرجنا -

*steal person's t.* : کسی کی سوچی ہوئی چال پہلے سے چل جانا ؛ کوئی معرکے کی بات جو وہ کہنے والا ہے پہلے سے کہہ دینا ؛ کسی کی ایجاد' منصوبے وغیرہ کو لے اڑنا -

*t.-&-lightning* : ایک گہرے بھورے رنگ کا کپڑا -

*thunderbolt* : (۱) بجلی کا کڑکا - (۲) بجلی جو گرتی ہے ؛ پتھر کے ٹکڑے جن کے متعلق خیال ہے کہ بجلی کے ساتھ گرتے ہیں - (۳) ناگہانی ؛ ناگوار واقعہ یا خبر ؛ غیبی گولہ -

*t.-clap* : (۱) بجلی کا کڑکا - (۲) ہنگامہ خیز واقعہ یا خبر ؛ بلائے ناگہانی -

*t.-cloud* : گرجنے والا بادل -

*t.-storm* : طوفان برق و باد ؛ طوفان برق و باراں -

*t.-struck* : (۱) جس پر بجلی گرے - (۲) ہکا بکا ؛ حیران ؛ بھوچکا -

**thunderless,** *a.* : بے گرج ؛ بے کڑک -

**thunderous, thundery,** *aa.* : گرج دار ؛ کڑک دار -

**thunderously,** *adv.* : گرجتے ہوئے ؛ کڑکتے ہوئے -

**Thunderer,** *n.* : (۱) گرجنے والا ؛ کڑکنے والا وغیرہ - (۲) (*the T.*) سیارۂ مشتری - (۳) ( مجازاً ) لندن کا اخبار ٹائمز -

**Thundering,** *a.* & *adv.* : (۱) گرجتا ہوا ؛ کڑکتا ہوا وغیرہ - (۲) غیر معمولی عجیب ؛ سخت - (۳) غیر معمولی طور پر ؛ شدت سے -

*the T. legion* : قدیم روما کا وہ لشکر جس میں عیسائی سپاہی تھے ؛ مشہور ہے کہ ان کی دعا سے برق و باد کا طوفان آ گیا تھا جس سے دشمن خوف زدہ ہوگیا -

**thunderingly,** *adv.* : (۱) گرجتے ہوئے ؛ کڑکتے ہوئے وغیرہ - (۲) غیر معمولی طور پر ؛ شدت سے -

**Thuri-,** in comb: لاطینی thuris بمعنی بخور کی ترکیبی صورت -

*-fer* : بخور بردار ؛ گرجا کا ملازم جو بخوردان اٹھاتا ہے -

**-ferous :** بخوری ؛ جس میں بخور ہوں -

**-fication :** بخور ۔ لگانا -

**Thurible, n. :** بخور دان ؛ عود دان ؛ اگر دان -

**Thursday, (-zdi), n. :** جمعرات ؛ پنجشنبہ -

*Holy T.* : دیکھو Holy -

*Maundy, T.* : دیکھو Maundy -

**Thus(dh-), adv. :** (۱) اسی طرح سے - (۲) حسب ذیل طریقے سے - (۳) پس ؛ چنانچہ - (۴) اس قدر ؛ اتنا -

**thusness, n. :** (مزاحاً) اس طرح سے ہونا -

**Thwack, v. t. & n. :** دیکھو Whack -

**Thwaite, n. :** بنجر زمین جو قابل کاشت بنالی گئی ہو (اب بستیوں کے نام کا جزو ہوتا ہے : *Esthwaite*) -

**Thwart, adv., prep., & a. :** (۱) اِدھر سے اُدھر تک ؛ ترچھے خط میں ؛ آڑا آڑا ؛ آر پار - (۲) آڑا ؛ ترچھا - (۳) مرضی کے خلاف کرنا ؛ مخالفت کرنا - (۴) (خواہش یا ارادے میں) حائل ہونا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ مزاحم ہونا ؛ پورا نہ ہونے دینا ؛ (حکم سے) سرتابی کرنا - (۵) کھویوں کے بیٹھنے کا تختہ جو کشتی میں آڑا آڑا لگا ہوتا ہے -

*t.-hawse* : جہاز کے اس سرے کے آر پار جس میں رسوں کے سوراخ ہوتے ہیں -

*t.-ship* : جہاز کے اس سرے سے اُس سرے تک ؛ آڑا آڑا -

**thwartingly, adv. :** مزاحمانہ انداز سے ؛ مزاحمت کرتے ہوئے -

**Thy, Thine (dh-) *pron. & a. possessive case of, & a. corresp. to Thou* :** (Thou کی اضافی صورتیں ' حرف علت سے پہلے عموماً *thine* آتا ہے) تیرا -

**Thylacine, n. :** تسمانیا کا ایک گوشت خور تھیلی دار جانور ؛ ایک قسم کا بھیڑیا -

**Thyme(tim), n. :** صعتر ؛ ایک پودا جس کی پتیوں میں بڑی تیز خوشبو ہوتی ہے ' کھانے میں مسالے کے طور پر پڑتا ہے -

*garden t.* : باغی صعتر -

*shepherd's* or *wild t.* : جنگلی صعتر -

**thymol, (th-), n. :** صعترہ ؛ اس پودے کا ست جو قاتل جراثیم ہے -

**thymy, a. :** صعتر آمیز -

**Thymus, n. :** (نیز *t. gland*) غدود تیموسیہ ؛ تیموسی غدود جو گردن کی جڑ میں ہوتا ہے (انسانوں میں یہ غدود بلوغ کے زمانے میں غائب ہوجاتا ہے) -

**Thyroid, a. & n. :** (حیوانیات ؛ تشریح) (۱) ڈھال کی شکل کا ؛ درقی - (۲) جس پر ڈھال کی شکل کے نشان ہوں مثلاً *t. woodpecker* -

*t. body* or *gland* : غدود درقیہ ؛ درقی غدود جس کے بڑھنے سے گھینگا ہوجاتا ہے -

*t. artery* : کوئی شریان جو حنجرے کی کرکری ہڈی سے متعلق ہو ؛ شریان درقی -

*t. cartilage* : غضروف درقی ؛ حنجرے کی کرکری ہڈی -

*t. gland* or *t.* : درقیہ ؛ ایک دوا جو جانوروں کے درقی غدود سے تیار ہوتی ہے -

**Thyrsus, n. (Gk ant. pl. -i) :** شراب کے دیوتا باکس کا عصا جس کی موٹھ صنوبر کے پھل کی شکل کی تھی اور جس کے گرد عشق پیچاں اور انگور کی بیل لپٹی ہوتی تھی -

**Thyself, pron. :** (۱) thou کی مفعولی صورت (اپنے آپ کو ؛ خود کو - (۲) (تاکید کے لیے) تو خود -

**Ti(te), n. :** ایک درخت جس کی جڑیں کھائی جاتی ہیں -

**Tiara, n. :** (۱) قدیم ایرانی دستار (بادشاہوں کی دستار اونچی ہوتی اور عام لوگوں کی دبی ہوئی ہوتی تھی) - (۲) پوپ کا تہرا تاج (بیچ میں مخروطی کلاہ اور اس کے گرد تین چھوٹے تاج ہوتے ہیں) - (۳) منصب پاپائی ؛ پوپ کا عہدہ - (۴) مرصع مکٹ یا کلاہ (جو عموماً عورتیں پہنتی ہیں) -

**tiarad, (-ed), a. :** تاج دار ؛ تاج پوش ؛ کلاہ پوش -

**Tibia n. (anat., pl.-ae) :** (۱) پنڈلی کی ہڈی ؛ عظم القصبہ - (۲) کیڑوں کے پیر کا چوتھا جوڑ - (۳) مرغ کی ٹانگ کے نیچے کا حصہ -

**tibial, a. :** پنڈلی کا ؛ قصبی -

**tibio-comb. :** *tibia* کی ترکیبی صورت -

**Tic, n. :** (۱) عرہ ؛ عضلات (خصوصاً چہرے کے عضلات) کی سکوڑن - (۲) *t. douloureux pr. doloroo* کا مخفف ؛ عرۃ الوجع ؛ ایک قسم کا شدید اعصابی درد جس کی وجہ سے چہرے کے عضلات میں سکڑنے کی اضطراری حرکت ہوتی ہے -

**Tical, n. :** (۱) ٹکال ؛ سیام کا سکہ ایک روپے کے برابر ؛ اس کا وزن - (۲) ٹمل ؛ برما اور چین کا ایک وزن -

**Ticca, a. :** ٹھیکے کا ؛ کرائے کا -

*t.-gharry* : کرائے کی گاڑی -

**Tice, n. :** دیکھو Yorker -

**Tick, v. i. & t. & n. :** (۱) (گھڑی کا) کھٹ کھٹ کرنا - (۲) ٹکٹکانا (گھڑی وغیرہ کا) - (۳) ٹک مارک ؛ وہ نشان جو حساب کے جانچنے میں مختلف مدوں پر لگائے جاتے ہیں ؛ یہ نشان لگانا - (۴) (*t. away*) گھڑی کا کھٹ کھٹ کرکے وقت کا گزرنا ظاہر کرنا - (۵) (*t. out*) آلہ برقیہ نگار کا کاغذ کی دھجیوں پر خبر چھاپنا -

*t. off* : (۱) ٹک مارک لگانا - (۲) (عامیانہ) تنبیہ کرنا ؛ ڈانٹنا -

*t. over* : موٹر وغیرہ کے انجن کا گیر کے روک دینے کے بعد آہستہ آہستہ چلنا -

*t.-tack* : (۱) دھڑکن کی آواز ' خصوصاً دل کی - (۲) ولایتی چوسر (*backgammon*) کی ایک قسم - (۳) ہاتھ کے اشاروں سے خبر پہنچانے کا طریقہ جو گھڑ دوڑ کے دلال استعمال کرتے ہیں -

*t.-t.* : (بچوں کی زبان) گھڑی -

*to* or *on the t.* : بالکل ٹھیک وقت پر ؛ نہایت پابندی سے -

**Tick, n. :** ایک قسم کا طفیلی کیڑا جو جانوروں کے جسم پر بیٹھتا ہے (*dog, sheep, cattle t.*) -

**Tick, n. :** (۱) بستر بند ؛ بوغ بند - (۲) موٹا دھاری دار کپڑا جس کے بوغ بند عموماً استعمال ہوتے ہیں -

**ticking, n. :** بوغ بند کا کپڑا -

**Tick, n. & v. i. :** (بول چال) (۱) قرض ؛ ادھار - (۲) ادھار دینا (اشیاء) ادھار لینا -

*buy goods on t.* : ادھار لینا -

**Ticker, n. :** (۱) کھٹ کھٹ کرنے والا - (۲) (بول چال) گھڑی ؛

آلۂ برقیہ نگار - (۳) ( مزاحاً ) د ل -

**Ticket,** *n.* & *v. t.* : *railway, concert, theatre,* ) ٹکٹ (۱) -(*get* one's *t.* ) (۲) ( فوجی بول چال ) برطرفی - ( *lottery, t.,* (۳) قیمت کی چٹھی یا پرچہ ( جو چیزوں پر لگی ہوتی ھے ) - (۴) مکان وغیرہ کے کرایے کے لیے خالی یا بکاؤ ہونے کا نوٹس جو کارڈ پر لکھہ کر لگا دیا جاتا ھے - (۵) ( بول چال *the t.* ) مناسب چیز ؛ ٹھیک بات ( *not quite the t.* ) - (٦) ( امریکا کی سیاست ) امیدواروں کی فہرست ( جو کسی پارٹی کی طرف سے داخل ہوتی ھے ) - (۷) ( کسی سیاسی پارٹی کے ) اصول ( *the democratic t.* ) - (۸) قیمت کی چٹھی ( جو بیچنے کی چیزوں پر لگائی جاتی ھے ) -

*return t.* : دیکھو Return -

*season t.* : دیکھو Season -

*through t.* : دیکھو Through -

*t.-day* : ( لندن کا صرافہ ) حساب کا دن ، جب دلالوں کو اصلی خریداروں کے نام بتاے جاتے ھیں -

*t.-night* : تھیٹر کا وہ تماشا جس کی آمدنی ٹکٹ بیچنے والوں میں بہ حصہ رسدی تقسیم کردی جاتی ھے -

*t. of leave* : رہائشی چٹھی ( جس کی رو سے مجرموں کو کچھہ دن سزا بھگتنے کے بعد بعض قیود کے ساتھہ رہائی مل جاتی ھے ) مشروط رہائی -

*t.-of leave man* : وہ مجرم جو رہائشی چٹھی پر چھوٹا ہو -

*t.-porter* : لیسنس دار قلی جو بلا لگاے ہو -

*t.-punch* : ٹکٹ میں سوراخ کرنے کا آلہ -

**Tick(e)y, ( Tikkie ),** *n.* : ( جنوبی افریقہ ، بول چال ) تین پینی کا سکہ -

**Tickle,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) گدگدانا ؛ گدگدی کرنا - (۲) گدگدی ہونا ( *my feet tickles* ) - (۳) محظوظ کرنا ؛ ( حسن ظرافت وغیرہ کو ) تحریک ہونا ؛ ھنسی آنا ؛ لطف آنا ؛ لذت حاصل ہونا - (۴) ( ٹراوٹ مچھلی وغیرہ کو ) ھاتھہ سے پکڑنا - (۵) گدگدی -

*I was hugely tickled at the idea* : مجھے اس بات پر بہت ھنسی آئی -

*this will t. his palate* : اس سے اس کی زبان کو لذت حاصل ہوگی -

**Tickler,** *n.* : (۱) گدگدانے والا وغیرہ - (۲) معما ؛ مشکل یا پیچیدہ مسئلہ ؛ گورکھہ دھندا - (۳) پر جس سے چہرے میں گدگدی اٹھاتے ھیں -

**Ticklish,** *a.* : (۱) جس کے گدگدی بہت جلد اٹھتی ہو - (۲) نازک مزاج ؛ زود حس - (۳) مشکل ؛ پیچیدہ ؛ نازک ( معاملہ یا مسئلہ )؛ بہت احتیاط سے کرنے کا ( کام ) -

**ticklishly,** *adv.* : پیچیدگی یا نزاکت کے ساتھہ -

**ticklishness,** *n.* : (۱) گدگدی سے بہت جلد متاثر ہونا - (۲) نازک مزاجی ؛ زود حسی - (۳) نزاکت ؛ پیچیدگی -

**Ticpolonga ( -ngga ),** *n.* : ایک زہریلا سانپ جو ھندوستان اور لنکا میں ہوتا ھے -

**Tidal,** *a.* : جوار بھاٹے کا ؛ مد و جزر کا -

*t. air* : ہوا جو سانس لینے میں اندر اور باھر آتی ھے -

*t. basin, dock, harbour* : بندر وغیرہ جس میں جوار بھاٹا آتا ہو -

*t. friction* : مزاحمت مد و جزر ؛ جس کی وجہ سے زمین کی روزانہ گردش میں رکاوٹ ہوتی ھے -

*t. river* : مد و جزری دریا ، جس میں مد و جزر کا اثر دھانے سے آگے تک پہنچتا ھے -

*t. wave* : (۱) مد و جزر کی لہر - (۲) ( غلط استعمال ) سمندر کا غیر معمولی تموج ، مثلاً وہ جو زلزلے کی طرف منسوب کیا جاتا ھے - (۳) ( مجازاً ) سیلاب ، طوفان ( جذبات کا ) -

**tidally,** *adv.* : مد و جزر کی طرح ؛ مد و جزر کی وجہ سے -

**Tidbit** : دیکھو Titbit -

**Tiddley,** *n.* & *a.* : ( عامیانہ ) شراب پئے ہوے؛شراب میں مست -

**Tiddl ( e - d )y-winks,** *n.* : بچوں کا کھیل جس میں مہروں کو جو میز کے کنارے پر ہوتے ھیں چٹکی سے مار کر ایک طرف میں جو بیچ میں رکھا ہوتا ھے ڈالتے ھیں -

**Tide,** *n.* : (۱) ( قدیم ) وقت ؛ موسم ؛ اب صرف بعض مرکبات میں آتا ھے -(*even-t., Whitsunt., Christmast., yule-t.,*) (۲) مد یا جزر ، مد و جذر ؛ جوار بھاٹا - (۳) ( مجازاً ) ہوا کا رخ ؛ رائے عامہ کا رجحان ؛ زمانے کا رنگ -

*ebb- t.* : جزر -

*flood- t.* : مد -

*high t.* : کامل مد -

*lagging of the tt.* : دیکھو Lag -

*low t.* : کامل جزر -

*meteorological t.* : موسمی مد و جزر ، جو ہوا وغیرہ کے باقاعدہ تغیرات سے ہوتا ھے -

*neap- t.* : مد و جزر اصغر ؛ ساتویں اور اکیسویں تاریخ کا جب مد اور جزر میں کم سے کم فصل ہوتا ھے -

*Priming of the tt.* : دیکھو Priming -

*spring-t.* : مد و جزر اعظم ، پہلی اور چودھویں تاریخ کا ، جب کہ مد اور جزر میں زیادہ سے زیادہ فصل ہوتا ھے -

*t.-gate* : بند کا پھاٹک ، جو مد کے وقت کشتیوں کے گزرنے اور پانی آنے کے لئے کھول دیا جاتا ھے اور جزر کے وقت بند کردیا جاتا ھے -

*t. -gauge* : مد و جزر پیما ؛ جس سے مد و جزر کی انتہائی سطحیں اور موجودہ سطح معلوم ہوتی ھے -

*t. -lock* : اس بندرگاہ کا بند جس میں مد و جزر آتا ہو -

*t. -rip (s),* : تلاطم جو مخالف موجوں کے ٹکر سے پیدا ہوتا ھے -

*tide-waiter* : چنگی کا افسر جو جہاز کے بندرگاہ میں داخل ہوتے ھی اس پر پہنچ جاتا ھے -

*t. -way* : (۱) گزرگاہ مد و جزر ؛ دریا وغیرہ کا وہ حصہ جہاں جوار بھاٹا آتا ہو - (۲) اس حصے میں پانی کا مد و جزر -

*work double t.* : دن رات کام کرنا -

**tidology,** *n.* : ( جغرافیہ طبعی میں ) مد و جزر کا مبحث ؛ مد و جزر کا بیان -

**tideless,** *a.* : بے مد و جزر -

**Tide,** *v. i.* & *t.* : (۱) مد و جزر کے ساتھہ بہنا خصوصاً مد کے ساتھہ بندرگاہ میں پہنچنا یا جزر کے ساتھہ وہاں سے نکلنا - (۲) ( مشکل پر ) قابو پانا ؛ غالب آنا ؛ ( رکاوٹ کو ) دور کرنا -

**Tidings**, *n. pl.* : ( اب صرف ادبی زبان میں استعمال ہوتا ہے؛ کبھی واحد کے طور پر کبھی جمع کے طور پر ) خبر ( *the t. come(s) too late*) -

**Tidy**, *a., n. & v. t.* : (۱) صاف ستھرا ؛ سلیقے سے آراستہ کیا ہوا - (۲) جس کی طبیعت میں صفائی ہو ؛ صاف ستھرا ؛ سلیقے کا - (۳) ( بول چال ) معقول ؛ بڑا ؛ اچھا خاصا - ( *left a t. -sum behind him, am feeling pretty t.*) (۴) (بول چال) بھلا چنگا ؛ تندرست - (۵) کرسی کے پشت کی آرائشی گدی جو الگ ہو سکتی ہے - (۶) کوئی ظرف جس میں گری پڑی چیز ڈال دی جائے - (۷) صفائی کرنا ؛ ٹھیک ٹھاک کرنا ( کمرے وغیرہ کو ) -

*street -t.* : سڑک کا کوڑے دان -

**tidily**, *adv.* : صاف ستھرے طریقے سے ؛ سلیقے سے -

**tidiness**, *n.* : ستھرائی ؛ سلیقہ مندی -

**Tie** *v. t. & i.* (tying) : (۱) باندھنا ( رسی ' ستلی وغیرہ سے)- (۲) ( جوتے کے تسمے ) باندھنا ؛ ( کنٹوپ کے ) بند باندھنا - (۳) ( گلے میں ) ٹائی باندھنا - (۴) ( گرہ ) باندھنا ' لگانا - (۵) ( کڑیوں وغیرہ کو ) آڑی دھنی لگاکر مضبوط کرنا ؛ سہارے کی دھنی لگانا - (۶) جکڑ دینا ؛ پابند کردینا ( شرائط کا یا کسی کام کا) - (۷) (موسیقی) سروں کو نشان ربط کے ذریعے ملانا- (۸) کھیل میں کسی دوسرے کے برابر اسکور کرنا ؛ اسکور میں برابر ہونا -

*t. a fly* : مچھلی کے کانٹے کی شکل ایسی بنا دینا کہ چارہ معلوم ہو-

*t. person's tongue* : خاموش کردینا ؛ زبان بند کردینا ؛ بولنے نہ دینا

*t. up* : مشروط کردینا؛ خصوصاً کسی وصیت کے ساتھ ایسی شرائط لگانا کہ ملکیت وقف یا بیع نہ ہو سکے یا ایک خاص مصرف کے سوا کسی اور میں نہ آسکے -

*tied house* : شراب خانہ ' جو صرف ایک مقررہ کوٹھی سے لین دین کرنے کا پابند ہو -

*tied to woman's apron-strings* دیکھو Apron -

**Tie**, *n.* : (۱) رسی ' ڈوری ' زنجیر ' بندھن وغیرہ؛ جس سے کوئی چیز باندھی جاے - (۲) نکٹائی - (۳) چھوٹا سا سمور کا گلو بند - (۴) رابطہ ؛ رشتہ - (۵) کڑی ' ڈنڈا وغیرہ جو عمارت یا مشین وغیرہ کے حصوں کو ملاے رکھتا ہے ؛ سہارا - (۶) ریل کا سلیپر - (۷) ( موسیقی ) نشان ربط جو دو سروں کے درمیان لگایا جاے - (۸) کسی کھیل میں دو یا زیادہ حریفوں کا اسکور برابر رہنا - (۹) ( ٹورنامنٹ وغیرہ میں) دو شخصوں یا ٹیموں کا مقابلہ ؛ میچ-

*cup- tt.* : مقابلے جو کپ جیتنے کے لئے کئے جائیں -

*play, shoot &c., off a t.* : مزید کھیل جو اسکور برابر ہونے کی صورت میں فیصلے کے لئے کھیلا جاے -

*t. -beam* : کڑیوں کو ملانے والی سہارے کی دھنی -

*t. -up* : کام رک جانا ؛ ( خصوصاً امریکا ) ریل کے ملازموں کی ہڑتال -

*t.-wig* : مصنوعی بال جو فیتے سے پیچھے باندھ لئے جاتے ہیں -

**Tier** (ter) *n. & v. t.* : (۱) قطار ؛ صف ؛ خصوصاً تھیٹر میں نشستوں کی ان قطاروں میں سے کوئی قطار جو تدریجاً بلند ہوتی جاتی ہیں - (۲) قطار در قطار رکھنا ؛ کھڑا کرنا -

*tt. of cable* : رسے یا تار کے لچھے کے پیچ -

**Tierce** (ters) *n.* : (۱) شراب کا چھوٹا پیپا جس میں ۳۵ گیلن شراب آتی ہے؛ اسی طرح کا پیپا جو دوسری کھانے پینے کی چیزوں کے پیمانے کا کام دیتا ہے - (۲) ( موسیقی ) کسی سر اور اس کے بعد کے سر کے درمیان کا فاصلہ یا ان دونوں کا میل - (۳) (تاش) تکڑی ؛ تین مسلسل پتوں کا جوڑ - (۴) (شمشیر زنی ) تیسرا پیترا بچاؤ کا یا وار کا - (۵) گرجا کے اوقات کا تیسرا گھنٹا ( نو بجے دن ) ؛ نو بجے دن کی نماز -

**Tiercel** : دیکھو Tercel -

**Tiercet** : دیکھو Tercet -

*Tiers etat* (tyarzetah)*n.* =**third estate**, Estate.- دیکھو

**Tiff**, *n. & v. t. & i.* : (۱) شراب کا گھونٹ؛ چسکی- (۲) خفگی- (۳) تکرار ؛ جھگڑا - (۴) شراب کی چسکی لینا ؛ تھوڑی تھوڑی کرکے پینا- (۵)خفا ہو جانا-(۶) (انگلوانڈین لنچ کھانا؛دوپہر کا کھانا کھانا -

**Tiffany**, *n.* : ایک قسم کی چھدری ململ؛ اک تاری ململ؛ کچی ململ-

**Tiffin**, *n. & v. i.* : (۱) ( انگلوانڈین ) ٹفن ؛ لنچ ؛ دوپہر کا ہلکا کھانا - (۲) ٹفن کھانا ؛ لنچ کھانا -

*Tige* (tezh),*n.* : (۱) (عمارت) ساق ستون- (۲) (نباتیات) تنا؛ ساق -

**Tiger**, (-g-) *n.* : (۱) شیر ؛ باگھ ( *Bengal t.* ) - (۲) ظالم؛ سنگدل ؛ قابوچی - (۳) سائیس ( جو ہلکی گاڑی ' ٹن وغیرہ میں آقا کے ساتھ بیٹھتا ہے ) - (۴) ( امریکا ) نعرہ جو کسی کی تعریف میں تین بار تالیاں بجانے کے بعد بلند کیا جاے ؛ ہرے کا نعرہ -

*American t.* : تیندوے کی قسم کا بڑا گل دار جانور -

*red t.* : تیندوے کی قسم کا امریکی جانور -

*The T.* : فرانسیسی مدبر کلیمانسو کا لقب -

*t.-beetle*: ایک قسم کا بھونرا جس کے پروں پر چتیاں یا دھاریاں ہوتی ہیں اور کیڑوں کا شکار کرتا ہے -

*t.-cat* : بلی کے خاندان کا کوئی جانور جو شیر سے مشابہ ہو مثلاً بن بلاو -

*t. ('s) -eye* : ایک قسم کا نہایت چمک دار قیمتی پتھر -

*t.-lily* : ایک قسم کی باغی سوسن جس کا پھول مدھم نارنجی رنگ کا ہوتا ہے اور اس پر سیاہ یا ارغوانی چتیاں ہوتی ہیں -

*t.-moth* : ایک قسم کا پتنگا جس کے پر روئیں دار ہوتے ہیں اور ان پر دھاریاں پڑی ہوتی ہیں -

*t.-wood* : فرنیچر بنانے کی لکڑی جو برٹش گاینا سے آتی ہے -

**tigerism**, *n.* : قابوچی پن -

**tigress**, *n.* : شیرنی -

**Tig (e) rish**, *a.* : شیر کا سا ؛ شیر کی طرح خونخوار؛ سنگدل؛ ظالم-

**Tight**, *a. n. & adv.* : (۱) گتھا ہوا؛ مضبوط - (۲) ( مرکب الفاظ میں) محفوظ(*air-t.*)-(۳)کسی ہوئی(کاگ وغیرہ)؛تنگ (جوتا) - (۴) خوش قطع ؛ سڈول ( *a t. lass, t. little island* ) - (۵) تنی ہوئی ( رسی وغیرہ )- (۶) ( بول چال ) نشے میں ؛ پئے ہوے- (۷) زور کا ؛ جس میں طاقت صرف ہو - (۸) چست کپڑے ' جیسے نٹ پہنتے ہیں - ( ۹ ) مضبوطی سے ؛ زور سے ؛ کس کر ؛ بھینچ کر ( *squeeze it t., hold it t.* ) -

*a t. money-market* : کسا ہوا صرافہ ' جس میں روپیہ کم یاب ہو -

*a t. squeeze* : زور کا داب -

*air-t.* : ہوا روک -

*am in a t. place* : ( مجازاً ) مخمصے میں ؛ مشکل میں -
*money is t.* : روپیہ کم یاب ھے -
*t.-fisted* : کنجوس -
*t.-rope* : تنی ھوئی رسی جس پر نٹ ناچتے ھیں -
*tighten one's belt* : ( مزاحاً ) بھوکا رھنا -
*water-t.* : پانی روک -
**tighten**, *v.t. & i.* : کسنا ؛ بھینچنا ؛ تاننا ؛ کس جانا ؛ تن جانا -
**tightener**, *n.* : (۱) کسنے والا - (۲) کسنے کا آلہ -
**tightly**, *adv.* : (۱) کس کر ؛ تان کر ؛ بھینچ کر - (۲) ؛ کسا ھوا ؛ تنا ھوا - (۳) گتھا ھوا - (۴) مضبوطی سے ؛ زور سے -
**tightness**, *n.* : تناؤ ؛ کسا ھوا ھونا؛ بازار کا نادار ھونا وغیرہ -
**Tike, ty-**, *n.* : (۱) لینڈتی کتا ؛ معمولی کتا - (۲) کمینہ ؛ سفلہ -
**yorkshire** *t.* : یور کشایر کا باشندہ -
*Til* ( tel ) *n.* : نون غنہ کی آواز کا نشان ؛ غنہ ( پرتگالی زبان میں ) -
**Tilbury**, *n.* : ( تاریخ ) ایک ھلکی گاڑی -
*Tilde n.* : حرف " n " میں ون کی آواز کو یاے معروف کے ساتھ ملا کر ادا کرنے کا نشان ( اسپینی زبان میں ) مثلاً سینور senor = صاحب ؛ جناب -
**Tile**, *n. & v.t.* : (۱) چکنی مٹی کا کھپرا ؛ ٹائل ( جو فرش ؛ چھت ' آتشدان وغیرہ میں لگاتے ھیں ) - (۲) دیکھو " Pantile " - (۳) ( بول چال ) ریشمی ھیٹ - (۴) کھپریل ڈالنا ( چھت پر ) ؛ ٹائل لگانا ( فرش وغیرہ میں ) - (۵) ( فری میسن ) دربان ( tiler ) کو دروازے پر کھڑا کرنا کہ غیر آدمی اندر نہ آنے پاے - (۶) رازداری کا حلف لینا -
*Dutch t.* : ولندیزی ٹائل جس پر عموماً نیلا روغن ھوتا ھے اور بائبل کی کہانیوں کی تصویریں بنی ھوتی ھیں -
*have a t. loose* : ( عامیانہ ) خبطی ھونا -
*plain t.* : چپٹا کھپرا ؛ چھت کے لیے جس کا سائز $10\frac{1}{2} \times 6\frac{1}{2}$ انچ ھوتا ھے -
*t. in* : آس پاس ٹائل لگانا -
*tilestone* : ایک قسم کی فرش بنانے کی سل جسے چیرکر کھپرے بنالیتے ھیں -
*t. tea* : دیکھو Tea -
**Tiling** *n.* : (۱) ٹائل لگانا؛ کھپریل ڈالنا - (۲) کھپریل' ٹائل کا فرش وغیرہ - (۳) ٹائل لگانے کی وضع -
**Tiler**, *n.* : (۱) کھپرے بنانے والا ؛ کھپریل ڈالنے والا ؛ ٹائل لگانے والا - (۲) ( فری میسن ؛ قدیم صورت tyler ) لاج کا دربان -
**tilery**, *n.* : کھپرے یا ٹائل بنانے کا کارخانہ -
**Till** *v.t.* : ( زمین پر ) کاشت کرنا ؛ جوتنا -
**tillable**, *n.* : قابل کاشت ؛ قابل کشاورزی -
**tillage**, *n.* : کاشت -
**Till**, *prep. & conj.* : ( *wait t. evening, t. his* (۱) تک ؛ تا ( *return* - (۲) تاوقتیکہ ؛ یہاں تک کہ ( *ring t. you get an answer, walk on t. you come to the gate* ) -
**Till**, *n.* : دوکان میں روپیہ رکھنے کی دراز جو فلک تختے میں ھوتی ھے ؛ فلک -
**Till**, *n.* : ( ارضیات ) برفانی چٹانوں کی مٹی کی تہ جس میں پتھر کے چکنے بٹے ' ریت وغیرہ ملی ھوتی ھے -
**tilly**, *a.* : جس میں یہ مٹی ھو -
**Tiller**, *n.* : کاشتکار ؛ زمین جوتنے والا -
**Tiller**, *n.* : پتوار کا ھتھا یا ڈنڈا ؛ سکان -
*t.-chain* : سکان کی زنجیر -
*t.-rope* : سکان کی رسی -
**Tiller**, *n. & v.i.* : (۱) ( پودے کی ) وہ شاخ جو اصل تنے میں جڑ کے قریب پھوٹتی ھے ؛ کلا - (۲) پود - (۳) زیر بچہ ؛ وہ شاخ جو تنے میں زمین کے نیچے پھوٹتی ھے -
**Tilt** *v.i. & t. & n.* : (۱) ایک طرف سے جھکنا درسری طرف سے اٹھنا ؛ ٹیڑھا ھونا ؛ ایک طرف سے جھکانا ؛ ٹیڑھا کرنا ( برتن میز وغیرہ کو ) ( *cask wants tilting* ) - (۲) ( ارضیات ) زمین کی پرت کا بہت اوپر کو اٹھا ھوا ھونا ؛ اوپر کو اٹھانا - (۳) نیزے کا وار کرنا؛ برچھی چلانا ( *t. at opponent* ) - (۴) گھومنے والی بھاری ھتوڑی سے کوٹنا ؛ پیٹنا ( فولاد وغیرہ کو ) - (۵) جھکاؤ؛ خم - (۶) نیزے کا وار ؛ نیزے کی ھول - (۷) سر کنڈا وغیرہ کی چلیپا جو شست میں لگی ھوتی ھے اور جس سے معلوم ھوتا ھے کہ مچھلی نے کانٹا نگل لیا - (۸) ( *t.-hammer* ) بھاری ھتوڑا جو ایک محور پر گھومتا ھے - (۹) ( مجازاً ) ( *at* یا *against* ) کے ساتھ ) کھلی پھبتی؛ کھلا استدلال -
*full t.* :- ( *come, run full t. against* ) سرپٹ؛ پوری طاقت سے -
*t. at the ring* : ( فوجی کرتب ) نیزے کی نوک سے چھلا اٹھانا ( جو ان میں کسی چیز سے لٹکا ھوتا ھے ) -
*t.-yard* : نیزہ بازی کا میدان -
**tilter**, *n.* : جھکانے والا؛ جھکانے کا آلہ -
**Tilt**, *n. & v. t.* : کرمچ وغیرہ کا سائبان جو چھکڑے پر ڈال دیتے ھیں؛ سائبان ڈالنا -
**Tilth**, *n.* : (۱) کاشت؛ زمین جوتنا؛ جتائی - (۲) کھیت کی گہرائی جہاں تک زمین جوتی جاتی ھے -
**Timbal, -ul, ty-**, *n.* : طبل؛ کوس؛ نقارہ -
*Timbale*, (F) *n.* : ایک طرح کی پائی (pie) جو طبلے کی شکل کی بناکر پکائی جاتی ھے -
**Timber**, *n.* : (۱) عمارتی لکڑی؛ وہ لکڑی جس سے بڑھئی مختلف چیزیں بناتا ھے ؛ کاٹھ - (۲) عمارتی لکڑی کے درخت - (۳) جنگل - (۴) لکڑی ؛ کڑی ؛ شہتیر - (۵) ( جہاز رانی ) جہاز کی پسلی؛ ان خمدار کڑیوں میں سے کوئی کڑی جن سے جہاز کا پنجر بنتا ھے - (۶) ( شکاریوں کی اصطلاح ) کھیتوں کی باڑیں اور دروازے -
*shiver my tt.* : میرا ستیاناس ھو !
*. - cart* : لکڑی لانے کا اونچا چھکڑا -
*t. -head* : جہاز کی پسلیوں کے سرے جو اوپر نکلے ھوتے ھیں' ان سے رسے باندھے جاتے ھیں -
*t. - hitch* : پھندا جس کے ذریعہ رسی شہتیر سے اٹکائی جاتی ھے -
*t. - toe (s)* : وہ شخص جس کی لکڑی کی ٹانگ ھو -
*t. wolf* : بڑا امریکی بھیڑیا -
*t. - yard* : (۱) صحن جس میں عمارتی لکڑی رکھی ھو - (۲) ( کرکٹ کی بول چال ) وکٹ

**( - ) timbered,** *a.*: ( - ) لکڑی کا -

**timbering,** *n.* : (۱) کڑیاں؛ تختے وغیرہ - (۲) لکڑی کا کام؛ کڑیوں تختوں کا کام -

**Timbre,** (Tamber or as F.) *n.* : (آواز کی) کیفیت ' جو ہر باجے میں الگ ہوتی ہے -

**Timbrel,** *n.* : چھوٹی ڈھولک؛ طبلہ -

**Time,** *n.* : (۱) وقت؛ زمانہ - (۲) عہد؛ دور؛ زمانہ (the tt. of the Stuarts) - (۳) فرصت؛ مہلت؛ وقت جو میسر آئے: وقت جو کسی کے پاس ہو؛ مدت عمر - (۴) مناسب وقت؛ موقع؛ مقرر وقت؛ ٹھیک وقت (*there is a t. for everything*) - (۵) (اکثر جمع) زمانے کے حالات؛ زمانے کا رنگ؛ زمانہ؛ دن (اچھے برے وغیرہ) (*hard, bad, good, tt.,*) - (۶) بار؛ دفعہ؛ مرتبہ (*the first t. I saw him*) - (۷) گنا (*ten tt. easier or as easy is three tt.*) - (۸) (خصوصاً صرف ونحو میں) زمانہ (ماضی حال استقبال وغیرہ) - (۹) میعاد؛ مدت (*the t. allowed was four years*) - (۱۰) وقت جو کسی پیمانے یا معیار سے ناپا جائے (*did a mile in record t.*) - (۱۱) (موسیقی) تال - (۱۲) (موسیقی) گت - (۱۳) (باجا بجانے کی رفتار -

*against t.* : نہایت تیزی سے؛ انتہائی رفتار سے (*working, riding, against t.*) -

*all the t.* : (۱) برابر؛ سارے وقت - (۲) (امریکا) ہمیشہ؛ ہر موقع پر -

*apparent* (solar) *t.*: وقت ظاہری؛ وقت شمسی جس کا حساب آفتاب سے لگایا جائے -

*at one t.*: ایک زمانے میں -

*at the same t.* : (۱) ساتھ ہی ساتھ؛ ایک ہی وقت میں - (۲) پھر بھی؛ اس کے باوجود -

*at this t. of day*: (مجازاً) اب جاکر؛ اتنی دیر میں -

*at tt.*: کبھی کبھی؛ بعض اوقات -

*beat t.* : تال دینا -

*binary t.*: دو تالی گت؛ جس میں ہر ٹکڑے میں دو تالیں ہوں -

*born before, ahead of on 's t. or tt.* : زمانے سے آگے؛ جو اپنے زمانے سے پہلے پیدا ہوگیا ہو؛ اتنا روشن خیال کہ اس کے ہم عصر اس کے خیالات کی قدر یا ان پر عمل نہ کرسکیں -

*civil t.* : زمانہ قانونی (قانونی سال وغیرہ طبیعی سال وغیرہ کے مقابلے میں) -

*close t.* : دیکھو Close -

*common t.* : دو تالی یا چو تالی گت -

*for the t. being* : فی الحال -

*from t. to t.* : کبھی کبھی؛ وقتاً فوقتاً -

*gain t.* : ٹال مٹول کرکے مہلت حاصل کرنا -

*good (bad) t.-keeper* : صحیح وقت دینے والی (نہ دینے والی) گھڑی

*got there t. enough to see him* : وہاں اتنے سویرے پہونچا کہ اس سے ملاقات ہوگئی -

*had a good t.* : لطف سے گزری -

*high t.*: دیکھو High -

*I must bide my t.* : میں موقع کا انتظار کروں گا -

*in no t.* : آناً فاناً؛ چٹکی بجاتے؛ دم بھر میں -

*in the nick of t.* : دیکھو Nick -

*in t.* : (۱) وقت پر؛ ٹھیک وقت پر - (۲) (to یا for کے ساتھ) ایسے وقت پر (کہ کسی کام میں شرکت ہوسکے) - (۳) کبھی نہ کبھی؛ ایک نہ ایک دن - (۴) تال کے ساتھ -

*is doing t.* : قید کی میعاد گزار رہا ہے؛ جیل میں ہے -

*is far on in her t.* : حمل خاصی مدت کا ہے -

*is near her t.*: وضع حمل کا زمانہ قریب ہے؛ بچہ ہونے والا ہے -

*is serving his t.* : امیدواری کر رہا ہے -

*it was t. I was going* : اب میرے جانے کا وقت ہے -

*it will last our t.* : ہماری زندگی بھر چلے گا -

*keep good (bad) t.*: (گھڑی کا) صحیح (غلط) وقت دینا -

*keep t.* : تال کے ساتھ چلنا' ناچنا' گانا وغیرہ -

*mean t.* : اوسط وقت -

*my t. is drawing near*: میرا وقت قریب آگیا ہے؛ میں جلد مرنے والا ہوں -

*now is your t.* اب تمہارا موقع ہے؛ اب تمہارا داؤ ہے -

*one at a t.* : ایک ایک کرکے -

*out of t.* : (۱) بے وقت؛ بے موقع - (۲) (گانا وغیرہ) بے تال -

*pass the t. of day* : (بول چال) صاحب سلامت کرنا -

*sidereal t.* : دیکھو Sidereal -

so *that's the t. of day* : (بول چال) اچھا یہ معاملہ ہے -

*ternary t.* : تتالی گت؛ جس میں ہر ٹکڑے میں تین تالیں ہوں -

*the t. of one's life* : بے حد لطف ' غیر معمولی چہل پہل یا سخت پریشانی کا زمانہ -

*t.-ball* : گولہ جو ایک بجے دو پہر کو وقت بتانے کے لیے رصد گاہ میں ایک اونچے کھم سے نیچے گرایا جاتا ہے -

*t.-bargain* : پیشگی سودا؛ کسی آئندہ مقررہ وقت پر تمسکات وغیرہ بیچنے یا خریدنے کا معاہدہ (اکثر یہ سٹے کی ایک صورت ہوتی ہے) -

*t.-book, t.-card, t.-sheet* : کتاب اوقات؛ تختہ اوقات؛ فرد اوقات جس میں یہ درج کیا جاتا ہے کہ مزدوروں نے کتنی دیر کام کیا ہے -

*t.-fuse* : ساعتی فتیلہ؛ جو ایک مقررہ وقت تک جلتا رہتا ہے -

*t.-honoured* : قدیم اور مقدس (رسم وغیرہ) -

*t. is up* : وقت ہوگیا -

*timekeeper* : مزدوروں کے وقت کا حساب رکھنے والا؛ حاضری نویس -

*t. immemorial or out of mind* : قدیم الایام (سے) -

*t. of day* : وقت (گھڑی کے حساب سے) -

*timepiece* : ٹائیم پیس : چھوٹی گھڑی جس میں پائے ہوتے ہیں اور میز یا طاق پر رکھی رہتی ہے -

*t.-server* : زمانہ ساز؛ ابن الوقت -

*t.-serving, a. & n.* : (۱) زمانہ ساز - (۲) زمانہ سازی -

*t.-table* : ٹائیم ٹیبل؛ مدرسے یا ریل کا نقشۂ اوقات -

*t.-work* : کام جس کا معاوضہ وقت کے حساب سے دیا جائے؛ اسامی کا کام -

*tt. out of number* : خدا جانے کتنی بار ؛ ھزاروں مرتبہ -

*the Tt.* : اخبار لندن ٹائمز -

*two, &c., at a t.* : دو دو کر کے وغیرہ -

*what a t. you will have getting him home* : اسے گھر لانے میں تمھیں کس قدر مصیبت کا سامنا ھوگا -

*what is the correct t.* : گرینچ (Greenwich) کے وقت کے حساب سے کیا بجا ھے -

*what t.* : ( شعر ) ( ۱ ) جب کہ - ( ۲ ) کب -

*will take all your t.* : تم اسی کے ھو رھو گے ؛ اس سے تم پر بوجھہ پڑ جاے گا -

**Time**, *v. t. & i.* : ( ۱ ) ( کسی کام کے لیے ) وقت مقرر کرنا ؛ وقت کا تعین کرنا - (۲) وقت پر کرنا ( کوئی کام ) - ( ۳ ) وقت کا اندازہ کرنا یا حساب لگانا ( گھڑ دوڑ وغیرہ میں ) -

*ill-timed* : ( کام ) جو نا مناسب وقت پر کیا جاے ؛ بے محل ؛ بے وقت -

*well-timed* : ( کام ) جو مناسب وقت پر کیا جاے ؛ بر محل ؛ بر وقت -

**timer**, *n.* : ( ۱ ) وقت کا حساب رکھنے والا شخص - ( ۲ ) وقت کا اندازہ کرنے کا آلہ -

**timing**, *n.* : ( ۱ ) وقت کا تعین یا اندازہ - ( ۲ ) اوقات ریل وغیرہ کے -

**Timeless**, *a.* : ( ۱ ) ( شاذ ) ابدی ؛ دائمی ؛ لا منتاھی - ( ۲ ) بے وقت ؛ بے محل -

**Timely**, *a.* : بر محل ؛ بر وقت ؛ بہت موقع کا -

**timeliness**, *n.* : بر وقت ھونا ؛ بر محل ھونا -

*Timeo Danaos et dona ferentes*, **phr** : ( لاطینی ) دشمن لاکھہ دوستی کا دم بھرے اس پر اعتبار نہ کرنا چاھئیے ( لفظی معنی یہ ھیں کہ یونانی تحفہ لیکر آے تب بھی میں اس سے ڈرتا ھوں )

**Timeous**, : دیکھو Timous -

**Timid**, *a.* : ( ۱ ) ڈر پوک ؛ کچ دلا ؛ بودا - ( ۲ ) جھیپنے والا ؛ شرمازُ ؛ حد سے زیادہ شرمیلا -

**timidity, timidness**, *nn.* : (۱) ڈر پوک ھونا ؛ بوداپن - ( ۲ ) حد سے زیادہ شرمیلا پن -

**timidly**, *adv.* : ( ۱ ) ڈرتے ڈرتے ؛ ھچکچاتے ھوے - ( ۲ ) بودے پن سے -

**Timocracy**, *n.* : ملکیہ ؛ ملکی حکومت ؛ وہ طرز حکومت جس میں سیاسی قوت صاحبان املاک کے ھاتھہ میں ھو -

**timocratic**, *a.* : ملکی ؛ ملکی حکومت کے متعلق -

**Timorous**, *a.* : ڈر پوک ؛ کچ دلا -

**timorously**, *adv.* : کچ دلی سے -

**timorousness**, *n.* : ڈر پوک ھونا ؛ کچ دلی -

**Timothy**(-grass), *n.* : ایک گھاس جو چارے کے کام آتی ھے -

**Timous**, *a.* : ( اسکاتستان ) بر وقت ؛ بر محل ؛ موقع کا -

**timously**, *adv.* : بر محل ؛ بڑے موقع سے -

**Tin**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) رانگ ؛ رانگا - ( ۲ ) ٹین ؛ قلعی کئے ھوے لوھے کی چادر (*t.-plate*) - (۳) ٹین کا ڈبا ؛ ٹین - (۴) (صفت) رانگ کا ؛ ٹین کا - (۵) ( عامیانہ ) روپیہ پیسہ - ( ٦ ) قلعی کرنا ؛ ٹین چڑھانا - ( ۷ ) ٹین کے ڈبوں میں بند کرنا -

*cry of t.* : کھنا کا ؛ وہ آواز جو ٹین کو موڑتے ھوے پیدا ھوتی ھے -

*t. foil* : ( ۱ ) پنّی - ( ۲ ) پنّی چڑھانا ؛ پنّی لگانا -

*t. god* : جھوٹا معبود ؛ وہ شخص جس کی بے جا پرستش یا عزت و حرمت کی جاے -

*t. hat* : ( سپاھیوں کی بول چال ) فولادی ٹوپی -

*t.-liquor, salt of t.* : رانگ کے محلول ؛ جو رنگریز رنگ پختہ کرنے کے لیے استعمال کرتے ھیں -

*t. Lizzie* : فورڈ موٹر کار کو تمسخر سے کہتے ھیں -

*t.-man, t.-smith* : (۱) ٹین کے برتن بنانے والا - (۲) قلعی گر -

*t.-plate, v. t.* : قلعی کرنا -

*t.-stone* : کچے ٹین کا خاص جز -

*tinware* : ٹین کے برتن -

**tinner**, *n.* : (۱) ٹین کا کام کرنے والا - (۲) ٹین کے ڈبوں میں گوشت وغیرہ بھرنے والا -

**tinny**, *a.* : رانگ یا ٹین کا ( سا ) ؛ جس میں رانگ یا ٹین ھو -

**Tinamou**(-oo), *n.* : تیتر کی قسم کا پرند جو جنوبی امریکا میں ھوتا ھے -

**Tincal**, -**kal** (-ngkl), *n.* : کچا سہاگا -

**Tinctorial**, *n.* : ( ۱ ) رنگ کا ؛ رنگ ریزی کا - ( ۲ ) جس سے رنگ پیدا ھو -

**Tincture** (-tsher) *n. & v. t.* : ( ۱ ) صبغہ ؛ کسی ( نباتی ) دوا کا محلول روح شراب میں ( *t. of quinin* ) - (۲) چاشنی ؛ خفیف سا مزہ ؛ پت - (۳) خفیف سا رنگ ؛ زرا سی جھلک ( لغوی اور مجازی معنی میں ) - ( ۴ ) ( نقابت ) ( ڈھال کی رنگ کاری ( جس میں سارے کا دُرنی یا طلائی رنگ اور مختلف رنگوں کی بندکیاں شامل ھیں ) - (۵) ذرا سا رنگ یا چاشنی دینا ؛ ھلکی سی پت دینا - (٦) ( کسی صفت کا ) ذرا سا شائبہ ؛ خفیف سا رنگ یا جھلک ھونا -

**Tindal**, *n.* : ملاحوں کا جمعدار ( ھندوستان کی ملیالم زبان سے ماخوذ ھے ) -

**Tinder**, *n.* : سوختہ ؛ کوئی چیز خصوصاً جلا ھوا سن کا کپڑا جو بہت جلد آگ پکڑ لیتا ھے -

*German t.* : دیکھو Amadou -

*t.-box* : چقماق ؛ ڈبیا جس میں چقماق کو سوختے پر رگڑ کر آگ نکالتے ھیں -

**tindery**, *a.* : سوختے کا سا ؛ جلد آگ پکڑنے والا ؛ آتش گیر -

**Tine**, *n.* : نوک ؛ شاخ ( بارہ سنگھے ؛ میز کے کانٹے وغیرہ کی ) -

**Ting**, *n. & v. i.* : (۱) ٹن ٹن بجنا - (۲) ٹن ٹن کی آواز -

**Tinge**, *v. t. & n.* : (۱) ھلکا سا رنگ یا ھلکی سی جھلک پیدا کرنا - (۲) ملانا ؛ آمیزش کرنا - ( ۳ ) ھلکا سا رنگ ؛ جھلک ؛ خفیف سا مزہ ؛ چاشنی ؛ پت ( لغوی اور مجازی معنی میں ) -

**Tingle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) جھنجھناھٹ - (۲) جھنجھنانا ؛ جھنجھناھٹ پیدا کرنا ( *the reply tingled in his ears* ) - (۳) ( مجازاً ) بے چین ھونا ؛ بے تاب ھونا -

**Tinker**, *n. & v. t. & i.* : (۱) دھات کے ٹوٹے برتن جوڑنے والا ؛ پھیری والا ؛ ٹھٹھیرا - (۲) پھوھڑپن سے کام کرنے والا ؛ پھوھڑ ؛ پھوھڑپن کا کام ؛ بے ڈھنگا کام ( *had an hour's t. at it* ) -

(۳) ایک قسم کی مچھلی - (۴) ایک قسم کا پرند - (۵) ایک قسم کا "seal" - (۶) برتنوں کی مرمت کرنا ؛ ٹانکا لگانا - (۷) بھدے طریقے سے مرمت کرنا ؛ بھدا جوڑ لگانا ؛ (مجازاً) دفع الوقتی کے لیے معمولی درستی کر دینا - (۸) اناڑی پن یا بے ڈھنگے پن سے کام کرنا -

*don't care a t.'s damn,* : مجھے مطلق پروا نہیں ؛ میری جوتی کی نوک سے -

**tinkerly,** *a.* : بھدا ؛ بے ڈھنگا -

**Tinkle,** *v. i. & t. & n.* : (۱) ٹن ٹن بجانا یا بجنا - (۲) (گھنٹی وغیرہ) بجانا - (۳) (متروک) جھنجھنانا -

**Tinkler,** *n.* : (۱) "*tinkle*" کا اسم فاعل - (۲) (عامیانہ) چھوٹی گھنٹی -

**Tinnitus,** *n.* : (طب) طنطنہ ؛ کان بجنا ؛ کانوں میں خود بخود جھنکار سی سنائی دینا -

**Timsel,** *n. a., & v. t.* ( -ll- ) : (۱) (جھوٹا) لچکا ' گوٹا کناری ' کرن ' چنکی وغیرہ - (۲) جھوٹی ٹیپ ٹاپ ؛ اوپری چمک دمک ؛ ٹزک بھڑک - (۳) بھڑکیلا ؛ بھڑک دار - (۴) لچکا وغیرہ ٹانکنا - (۵) جھوٹی ٹیپ ٹاپ سے سجانا -

**Tint,** *n. & v. t.* : (۱) کسی رنگ کا کوئی روپ خصوصاً ہلکا روپ (۲) (شاذ) جھلک (ایک رنگ کی دوسرے رنگ میں) - (۳) (کندہ کاری) متوازی خطوط جو رنگ میں یکسانی پیدا کرنے کے لیے کھینچے جاتے ھیں - (۴) کسی رنگ کی ہلکی سی جھلک پیدا کرنا ؛ ہلکا سا رنگ دینا -

*autumn tt.* : خزاں رسیدہ پتیوں کا رنگ -

*crossed t.* : بلاک کی سطح جس میں متقاطع خطوط سے کام لیا گیا ہو -

*ruled t.* : بلاک کی سطح جس میں متوازی خطوط سے کام لیا گیا ہو -

*t. -block* : خطوط کا بلاک ؛ جس میں وہ چھپ جو چھاپنا ھے خطوط سے بنائی جاتی ھے -

*t. -tool* : خط کش ' جس سے کندہ کاری میں کام لیتے ھیں -

**tintless,** *a.* : بے رنگ ؛ بے جھلک -

**Tinter,** *n.* : (۱) رنگ ساز ؛ رنگ کرنے والا - (۲) رنگ کرنے کا آلہ - (۳) سیر بین کا رنگین شیشہ -

**Tintinnabulation,** *n.* : گھنٹیاں بجنا ؛ گھنٹیوں کی ٹن ٹن -

**Tintinnabulum,** *n.* ( pl. -la ) : (۱) گھنٹی ؛ خصوصاً چھوٹی سی گھنٹی - (۲) (گھنٹیوں کی) ٹن ٹن ؛ (دھات کے برتنوں کی) جھنکار -

**tintinnabular (y),** *a.* : (۱) گھنٹیوں کا - (۲) ٹن ٹن کا - (۳) ٹن ٹن کرتا ہوا -

**tintinnabulous,** *a.* : گھنٹی دار -

**Tintometer,** *n.* : مقیاس الالوان ؛ رنگ کسوٹی ؛ وہ آلہ جس سے رنگ پرکھے اور پہچانے جاتے ھیں -

**Tinty,** *a.* : بے میل رنگوں کا -

**Tiny, teeny** ( nursery ), *a.* : بہت چھوٹا ؛ ننھا ( *little t. boy* ) -

**-tion,** suf. : (لاحقہ) ان اسما کے آخر میں آتا ھے جو حاصل مصدر کے معنی دیتے ھیں یعنی فعل یا حالت ظاہر کرتے ھیں -

**Tip,** *n. & v. t.* : (۱) سرا ؛ نوک (خصوصاً کسی چھوٹی یا گاودم چیز کی) - (۲) ایک قسم کی کوچی جو سونے کے ملمع میں کام آتی ھے - (۳) کوئی چھوٹی سی چیز جو کسی چیز کے سرے پر لگی ہو ' مثلاً چھڑی کی شام - (۴) سرے یا نوک پر کوئی چیز مثلاً شام وغیرہ لگانا -

*bird measures 15 in. from t.* ( *of one wing* ) *to t.* : پرند کی چوڑائی ایک بازو کے سرے سے دوسرے بازو کے سرے تک ۱۵ انچ ھے -

*had it on the t. of my tongue* : میں (یہ بات) کہنے ہی کو تھا -

*tipstaff* ( *hist. pl. -staves* ) : (۱) (تاریخ ؛ جمع *staves*) شام چڑھا ہوا عصا جو قرق امین (*bailiff*) کے عہدے کی علامت سمجھا جاتا تھا - (۲) قرق امین -

*t. -tilted* : (ناک) جس کی نوک اوپر کو اٹھی ہوئی ہو -

*tiptoe* : (۱) پنجوں کے بل - (۲) پنجوں کے بل چلنا (*on tiptoe*) -

**tiptop** *n.* : (۱) درجۂ کمال ؛ چوٹی - (۲) اعلیٰ درجے کا ؛ چوٹی کا - (۳) نہایت اعلیٰ ساز و سامان کے ساتھ ؛ نہایت عمدہ طور پر -

**Tip,** *v. t. & i. & n.* : (۱) جھک جانا ؛ ترچھا ہو جانا ؛ الٹ جانا ؛ ڈھلک جانا ؛ ڈگمگا کر گر جانا - (۲) جھکا دینا ؛ ترچھا کر دینا ؛ گرا دینا ؛ الٹ دینا - (۳) چھو دینا - (۴) ڈھکیل دینا - (۵) انڈیل دینا - (۶) (کوئی چیز) سرسری طور سے دے دینا ؛ (کوئی بات) اشارتاً کہہ دینا - (۷) (گھڑ دوڑ کھیل وغیرہ) خفیہ اطلاع دینا (نتیجے کے متعلق) - (۸) (*t. off*) آگاہ کردینا ؛ ہوشیار کر دینا - (۹) انعام دینا (قلی بیرے چپراسی وغیرہ کو) - (۱۰) انعام - (۱۱) ٹپ ؛ خفیہ اطلاع (گھڑ دوڑ ' صرافے وغیرہ کے متعلق) - (۱۲) عمدہ ترکیب ؛ گر (کسی کام کے کرنے کا) - (۱۳) ذرا سا دھکا ؛ ذرا سا ٹھیلنا - (۱۴) ہلکا سا ہاتھ (خصوصاً "*base-ball*" کے کھیل میں) -

*might have tipped me the wink* : ذرا آنکھ کا اشارہ کر دیا ہوتا -

*miss one's t.* : اپنے مقصد میں ناکام رہنا -

*t. -& -run* : ٹپ رن ؛ ایک طرح کا کرکٹ جس میں گیند بلے سے چھو جائے تو کھیلنے والے کو دوڑنا پڑتا ھے -

*t. -car, -cart* : ایک قسم کی گاڑی جس کی بیٹھک پیچھے جھکائی جاسکتی ھے ؛ ٹپ گاڑی -

*t.-cat* : گلی ڈنڈا -

*t. -off* : اشارہ -

*t. -up seat* : تھیٹر وغیرہ کی نشست جو پیچھے کو اٹھ جاتی ھے ؛ اٹھواں نشست -

*t. us a copper* : پینی یا آدھی پینی ھمیں دے ڈالو -

*t. us your fin* : ذرا ہاتھ ملانا -

*will give you straight t.* : تمھیں ٹھیک ٹھیک اطلاع دے گا -

**tipper,** *n.* : (۱) "*tip*" کا اسم فاعل - (۲) جھکانے وغیرہ کا آلہ -

**Tipperary,** *n.* : ٹپریری کا گیت جو سنہ ۱۹۱۴ ع میں برطانوی افواج میں رائج تھا - (اس کا پہلا مصرعہ یہ تھا *It's a long way to Tipperary.*) -

**Tippet,** *n.* : بے آستین کی نیم قبا جو عورتیں پہنتی ھیں اور پادریوں اور ججوں کی منصبی پوشاک میں شامل ھے -

**Tipple,** *v. i. & t. & n.* : (۱) بہت تیز شراب کا عادی ہونا ؛

بلا نوش ہونا - (۲) مزے سے لے کر شراب کے جام پر جام چڑھانا -

**tippler**, *n.* : بلانوش ؛ تیز شراب کثرت سے پینے والا -

**Tippy**, *n.* : ( چائے ) جس میں شگوفے کثرت سے ہوں -

**Tipster**, *n.* : ٹپ دینے والا؛ (گھڑ دوڑ وغیرہ کے متعلق) پوشیدہ خبریں دینے والا -

**Tipsy**, *a.* : (۱) مست؛ متوالا : مدہوش - (۲) نشے کا ؛ جس سے نشے میں ہونا ظاہر ہو ؛ جو نشے کی وجہ سے سرزد ہو -

*t.* -*cake*, : ایک کیک جو اسفنج کی شکل کا بنایا جاتا ہے اور اس پر کریم بادام وغیرہ کی تہ ہوتی ہے -

**tipsify**, *v. t.* : مدہوش کرنا -

**tipsily**, *adv.* : مدہوشی کے انداز سے ؛ مدہوشوں کی طرح -

**tipsiness**, *n.* : مدہوشی -

**Tirade**, *n.* : (۱) لمبی پر جوش تقریر ( خصوصاً ملامت کی)؛ ہجو؛ وعظ ( طنزیہ معنی میں ) - (۲) طول طویل نظم ' خطبہ وغیرہ ؛ کہا ( طنزیہ معنی میں ) - ( ۳ ) ( موسیقی ) آواز کی کشش جس سے سروں کے درمیان کا فصل پر کیا جائے -

**Tirailleur** (-aler or as F ) *n.* : گل چلا؛ عمدہ نشانہ لگانے والا -

**Tire**, *v. t.* & *i.* : (۱) تھکانا ؛ تھکنا - (۲) اکتا جانا ؛ ( زندگی سے ) سیر ہو جانا : تنگ آ جانا - (۳) اکتا دینا ؛ سیر کر دینا ( زندگی وغیرہ سے ) -

**tiredness**, *n.* : (۱) تکان : تھکا ہونا - (۲) اکتایا ہونا؛ عاجز ہونا ( شعر' خطابت ) -

**tireless**, *a.* : (۱) ان تھک - (۱) بے حد محنتی؛ انتھک ( کوشش وغیرہ ) -

**tirelessly**, *adv.* : بے حد محنت سے -

**Tire, Tyre**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( موٹر یا بگھی کا ) ٹائر - (۲) (بیل گاڑی وغیرہ کا ) ہال - (۳) ٹائر چڑھانا ؛ ہال چڑھانا -

**pneumatic** *t.* : دیکھو Pneumatic -

**tireless**, *a.* : بے ہال کا : بے ٹائر کا -

(-) **tired**, *a.* : ( ) ٹائر کا -

**Tire** *n.* & *v. t.* : (۱) ( قدیم ) سر کی پوشش ( ٹوپی پگڑی وغیرہ)- (۲) پوشاک - (۳) زیب تن کرنا : پہننا : اراستہ کرنا -

*tirewoman* : ( قدیم ) مشاطہ : کپڑے پہنانے والی خادمہ -

**Tiresome**, *a.* : (۱) تھکانے والا ؛ کٹھن - (۲) اکتا دینے والا ؛ بے لطف - (۳) تکلیف دہ ؛ مائدہ کرنے والا ؛ مخل ؛ اچاٹ کرنے والا ( *how t.* ! ) -

*how t.* !- *I have left my watch behind* : کیسی تکلیف دہ بات ہے ' میں اپنی گھڑی پیچھے بھول آیا -

**tiresomely**, *adv.* : (۱) تکلیف دہ طور پر - (۲) بے لطفی سے ؛ غیر دلچسپ طور پر -

**tiresomeness**, *n.* : (۱) تکلیف دہ ہونا - (۲) بے لطفی ؛ غیر دلچسپ ہونا -

**Tiro, Tyro**, *n.* : مبتدی ؛ نو آموز -

**Tirocinium**, *n.* : (۱) کسی پیشے کی تربیت حاصل کرنے کا زمانہ - (۲) کسی فن کے مبادی ؛ ابتدائی اصول ؛ الف بے -

**'Tis** ( -z ): " *it is* " کا اختصار -

**Tisane** ( -zɪn ) *n.* : دیکھو Ptisan -

**Tissue** ( -su, -shu, -shoo ) *n.* : (۱) ٹشو ؛ باریک بنی ہوئی چیز - (۲) ( حیوانیات) نسیج ' خلیوں وغیرہ کا سلسلہ - (۳) مجموعہ؛ پوٹ ( جھوٹ' جرائم وغیرہ کی ) -

*adipose t.* : شحمی نسیج -

*connective t.* : رابط نسیج -

*muscular t.* : عضلاتی نسیج -

*nervous t.* : اعصابی نسیج -

*t.* ( -*paper* ): حریری کاغذ ( جو تصویر وغیرہ پر حفاظت کے لیے لگا دیتے ہیں ) -

(-) **tissued**, *a.* : ( ) نسیجی -

**Tit**, *n.* : (۱) چھوٹے پرندوں کی قسموں کا نام جن میں *titlark* اور *titmouse* جنھیں *titling* بھی کہتے ہیں' شامل ہیں - (۲) ( قدیم ) چھوٹا سا مریل گھوڑا - (۳) ( قدیم ) چھوٹا بچہ ؛ چھوٹی سی لڑکی -

**Tit** ( *T. for tat* ) : ترکی بہ ترکی جواب ؛ ادلے کا بدلہ -

**Titan**, *n.* ( Gk. Myth. ) : (۱) ( یونانی دیومالا ) تتان ؛ ایک دیو پیکر نسل کا فرد جو ( *Uranus* ) یورے نس اور ( *Ge* ) گے کی اولاد سمجھا جاتا تھا - (۲) سورج دیوتا - (۳) مافوق الفطرۃ جسمانی یا ذہنی قوت رکھنے والا شخص ؛ نہایت عالی دماغ شخص -

*the weary T.* : سلطنت برطانیہ یا اور کوئی بڑی سلطنت -

**titanesque**, *a.* : (۱) تتان کا سا ؛ تتانوں کی شان کا -

**titaness**, *n.* : (۱) دیونی؛ دیوپیکر عورت - (۲) عالی دماغ عورت -

**titanic**, *a.* : (۱) عظیم الجثہ ؛ نہایت زبردست ؛ دیو پیکر - (۲) ( کیمیا ) تتانیم کا -

**Titanium**, *n.* : تتانیم ؛ ایک فلزی عنصر سیاہی مائل بھورے رنگ کا -

**titanate**, *n.* : تتانیم کا نمک؛ تتانیت -

**Titbit**, *n.* : تر نوالہ ؛ مزہ دار لقمہ ؛ چٹپٹی خبر وغیرہ -

**Tithe**, ( dh- ) *n.* & *v.t.* : (۱) عشر ' دہ یکی ؛ کسی جنس کا دسواں حصہ جو بطور محصول لیا جائے - (۲) ( جمع ) فصل ( زمین کی پیداوار ) کا دسواں حصہ ( *predial tt.* ) جو کلیسا کے لیے وصول کیا جاتا ہے (۳) اشخاص کی کمائی کا دسواں حصہ ( *personal tt.* ) جو کلیسا کے لیے وصول کیا جاتا ہے - (۴) ( خطابت ) دسواں حصہ - (۵) عشر عائد کرنا -

*mixed tt.* : سوروں بھیڑوں وغیرہ کی چرائی کا محصول -

*t. commissioners* : عمال عشر ؛ جو عشر کے بدلے میں روپیہ وصول کرنے وغیرہ کا انتظام کرتے ہیں -

*t.-pig* : دس میں سے ایک سور جو عشر کے طور پر دیا جائے -

**tithable**, *a.* : مستوجب عشر ؛ جس سے عشر وصول کیا جاسکے -

**Tithing**, *n.* : (۱) عشر کی وصولی - (۲) عشرہ - (۳) دس کنبہ دار ایک دوسرے کے پڑوس میں رہنے والے جو ایک دوسرے کی نیک چلنی کے ضامن ہوتے تھے -

**Titian** ( -shn ) *n.* : (۱) وینس کا مشہور مصور ٹیشین ( وفات ۱۵۷۶ ) - (۲) ٹیشین کی بنائی ہوئی تصویر - (۳) چمکدار سرخی مائل سنہری رنگ -

**Titianesque**, *a.* : ٹیشین کے طرز کا -

**Titillate**, *v.t.* : (۱) گدگدی کرنا - (۲) گدگدانا ؛ خوشگوار بے چینی کی کیفیت پیدا کرنا -

**titillation**, *n.* : گدگدی -

**Titivate, titti-,** *v.t. & i.* : (بول چال) (۱) بننا ؛ سنورنا ؛ ٹھاٹھ کے کپڑے پہننا - (۲) سنوارنا (اپنے آپ کو) -

**Titlark,** : دیکھو Tit -

**Title, ( -ti ),** *n.* : (۱) عنوان ؛ سرخی (باب نظم وغیرہ کی) - (۲) (کتاب کے) سرورق کا مضمون - (۳) نام (کتاب کا) - (۴) (قانونی تمسکات ' ضابطہ قانون وغیرہ کا) عنوان - (۵) خطاب ؛ لقب ؛ منصب یا عہدے کا نام ؛ سند - (۶) تعظیمی لفظ یا الفاظ جس سے کسی کو مخاطب کریں (*Mr., Mrs., Madam, Sir*) - (۷) (قانون) حق ملکیت ؛ حقیت - (۸) بنائے حقیت - (۹) دستاویز ملکیت (بیع نامہ ' قبالہ وغیرہ) (*t.-deed*) - (۱۰) استحقاق (کسی چیز کا) - (۱۱) بنائے استحقاق - (۱۲) سونے کے کھرے ہونے کا درجہ جو قراط سے ظاہر کرتے ہیں - (۱۳) مقررہ حلقۂ کار اور ذریعۂ آمدنی جس کا ہونا پادری بنائے جانے کے لیے ضروری ہے - (۱۴) (روما میں) ہر گرجے کا حلقہ -

*t. page* : سرورق کتاب کا -

*t.-role* : ناٹک میں اس کیرکٹر کا پارٹ جس کے نام سے کتاب منسوب ہے -

**titleless,** *a.* : (۱) بے خطاب ؛ بے لقب ؛ بے عنوان ؛ بے نام - (۲) بے استحقاق وغیرہ -

**Titled,** *a.* : خطاب یافتہ -

**Titling,** *n.* : دیکھو Tit -

**Titling,** *n.* : کتاب کی پشت پر سونے کے حرفوں میں نام چھاپنا -

**Titmouse, ( pl. mice ),** *n.* : دیکھو Tit -

**Titrate,** *v.t.* : معایرت کرنا ؛ کسی مرکب میں ایک خاص چیز کی مقدار معلوم کرنے کے لیے اس میں کسی دوسری چیز کا مقررہ قوت کا محلول ملانا اور دیکھنا کہ اس کی کتنی مقدار اس مرکب کی شکل وغیرہ بدلنے کے لیے کافی ہے -

**titration,** *n.* : معایرت -

**Titter,** *v.i. & n.* : (۱) دبی ہوئی ہنسی ہنسنا ؛ منھ دباکر ہنسنا - (۲) دبی ہوئی ہنسی -

**titterer,** *n.* : دبی ہنسی ہنسنے والا -

**Tittle,** *n.* : ذرہ ' رتی ؛ شمہ -

**Tittlebat,** *n.* : خارپشت مچھلی -

**Tittle-tattle,** *n. & v.i.* : (۱) گپ شپ کرنا ؛ بکواس کرنا - (۲) گپ شپ ؛ بکواس -

**Tittup,** *v.i. & n.* : (۱) اچھلنا کودنا ؛ ترارے بھرنا - (۲) (بحری اور عامیانہ) کوئی سکہ اچھال کر فیصلہ کرنا کہ سب کو شراب کون شخص پلائے - (۳) چھلانگ ؛ ترارا -

**tittup ( p ) y,** *a.* : (۱) چلبلا ؛ شوخ - (۲) ہلنے والا ؛ ڈگمگانے والا -

**Titubation,** *n.* : (طب) اعصابی کمزوری سے اعضا کی اضطراری حرکت خصوصاً پیروں کا ڈگمگانا -

**Titular,** *a. & n.* : (۱) متعلق بہ خطاب ؛ مبنی بر خطاب (*t. possessions*) - (۲) برائے نام ؛ نام کا (*t. sovereignty*) - (۳) بلا خدمت عہدہ دار خصوصاً پادری -

*t.bishop* : (رومی کلیسا) برائے نام اسقف ؛ جو کسی ایسے حلقے کا اسقف کہلاتا ہو جو عیسائیوں کے ہاتھ سے نکل کر مسلمانوں کی حکومت میں چلا گیا ہے -

**titularly,** *adv.* : برائے نام -

**Tityre tu,** *n.* : لندن کے غنڈوں کے جتھے کا شخص (شاہ چارلس دوم کے زمانے میں) -

**Tizzy,** *n.* : (عامیانہ) چھ پینس کا سکہ -

**Tmesis,** *n.* ( gram. ) : (صرف) ایک لفظ کے اجزا کو کوئی اور لفظ یا الفاظ بیچ میں داخل کرکے جدا کردینا - مثلاً (*to us ward*) -

**TNT,** *n.* : دیکھو Trinitrotoluene, -ol -

**To,** prep. : (۱) کو ؛ کی طرف ؛ پر ؛ میں ؛ کے لیے ؛ (*fled to Rome, on his way to the station. committed to the flames, all to no purpose*) - (۲) تک ؛ حد تک (*acted his part to perfection, true to the end*) - (۳) مقابلے میں ؛ نسبت سے ؛ بہ نسبت (*this is nothing to what it might be, inferior to., 3 is to 4 as 6 is to 8*) - (۴) مطابق ؛ مناسبت سے (*equal to the occasion, not up to the mark, made to order, drawn to scale*) - (۵) (قدیم) بطور ؛ بحیثیت (*took her to wife., has a duke to his father-in-law*) - (۶) (امریکا) میں ؛ سلسلے میں ؛ متعلق (*that's all there is to it*) - (۷) کو ؛ کے ساتھ (*gave it to him, unkind to him, has been a good father to him*) (۸) واسطے (*drink to me*) - (۹) کا (*there is no end to it, accustomed to it*) - (۱۰) بہ طور علامت مصدر (خواہ وہ فعل کے معنی میں ہو یا اسم کے) (*wants to know, the matter is difficult to explain, began to sing, it is useless to rebel*) - (۱۱) مصدر کے بدل یا قائم مقام کے طور پر ؛ (*I mean to ask but forgot to, but had no time to.*) -

*to wit* : دیکھو wit -

*would to God that.* : کاش ایسا ہوتا کہ -

**To ( too ),** *adv.* : مطلوبہ حالت یا مقام میں ؛ طبیعی یا اصلی حالت پر ؛ سکون کی حالت پر -

*bring, come, fall, go, heave, lie to* : دیکھو Bring - Come etc.,

*the door is to* : دروازہ کچھ کچھ کھلا ہے -

**Toad,** *n.* : (۱) ایک قسم کا بھدے جسم کا مینڈک - (۲) قابل نفرت یا مکروہ شخص -

*t.-eater* : ذلیل خوشامدی ؛ کاسہ لیس -

*t.-eating* : خوشامدانہ -

*t. flax* : ایک سدا بہار درخت جس کے پھول زرد رنگ کے مشکیزہ دار اور ان میں نارنجی داغ ہوتے ہیں -

*t. in a ( or the ) hole* : گائے کا گوشت انڈے میدہ اور آٹے میں پکا ہوا -

*t.- spit = cuckoo -spit,* : دیکھو Cuckoo -

*toadstone* : (۱) ایک پتھر جس کی بعض اقسام قیمتی ہوتی ہیں - (۲) ایک طرح کی آتش نشاں چٹان -

*toadstool* : سانپ کی چھتری -

**toadish** *a.* : مینڈک کا سا -

**Toady,** *n. & v. i.* : (۱) ذلیل خوشامدی ؛ کاسہ لیس - (۲) ذلیل طریقہ سے خوشامد کرنا ؛ کاسہ لیسی کرنا -

**toadyish** *a.* : خوشامدی؛ خوشامدانہ -

**toadyism,** *n.* : ذلیل خوشامد؛ کاسہ لیسی -

**Toast,** *n. & v. t. & i.* : (۱) توس؛ ڈبل روٹی کا سینکا ہوا ٹکڑا - (۲) (a t.) توس کا ٹکڑا؛ شراب میں پڑا ہوا - (۳) وہ شخص خصوصاً عورت جس کا جام صحت پیا جائے؛ وہ چیز جس کی سلامتی کا جام پیا جائے - (۴) توس بنانا یا بننا؛ سینکنا یا سنکنا (روٹی، پنیر، گوشت وغیرہ کا) - (۵) آگ میں تاپنا؛ (ہاتھ پاؤں وغیرہ) سینکنا -

*as warm as a t.* : گرما گرم -

*have one on t.* : کسی شخص کا شکنجے میں ہونا؛ بس میں ہونا -

*scrumbled egg etc. on t.* : انڈے کا خاگینہ وغیرہ توس پر رکھا ہوا -

*t. - master* : وہ شخص جو سرکاری دعوتوں میں جام صحت تجویز کرتا ہے -

*t. -rack* : توس گیر؛ جس پر توس کھانے کی میز پر رکھے جاتے ہیں -

*t. -water* : توس کا پانی، جس میں توس پڑا رہا ہو - ٹھنڈک کے لئے پیا جاتا ہے (T. & water)

**toaster,** *n.* : (۱) توس سینکنے والا - (۲) توس سینکنے کا آلہ -

**Toasting,** *n.* : سینکنا یا سنکنا؛ جام صحت پینا یا پیا جانا -

*t.-fork,* (*t.*-iron) : (۱) توس سینکنے کا لمبا کانٹا - (۲) (مزاحاً) تلوار -

**Tobacco,** *n.* (pl - os) : (۱) (*t.*-plant) تمباکو کا پودا - (۲) بنی ہوئی تمباکو کی پتیاں، سگریٹ وغیرہ بناتے یا پائپ میں پیتے ہیں (مخفف (baccy) -

*t.-cutter* : تمباکو تراش؛ جس سے تمباکو کے ریشے الگ الگ کرتے ہیں -

*t.-pipe:* دیکھو Pipe

*t.- pouch:* تمباکو کی تھیلی یا بٹوا -

*t.-stopper* : پائپ میں تمباکو کو بھر کر دبانے کا آلہ -

**Tobacconist,** *n.* : تمباکو فروش -

**Tobin ('s tube),** *n.* : ایک قسم کا روشن دان -

**Toboggan,** *n. & v.i* : (۱) برف پر چلنے کی بے پہیے کی گاڑی؛ برف گاڑی - (۲) برف گاڑی میں چلنا یا پھسلنا -

*t.-shoot, slide* : برف گاڑی پر بیٹھ کر پھسلنے کا ڈھال

**tobogganer,** *n.* : برف گاڑی میں چلنے والا -

**tobogganing,** *a.* : برف گاڑی میں پھسلنا -

**Toby,** *n.* : جگ (خصوصاً ایک بوڑھے کی شکل کا جس کے سر پر تکونی ٹوپی رکھی ہو)؛ اسے T. Fillpot بھی کہتے ہیں

*t. collar* : چوڑا، مڑا ہوا، خیارہ دار کالر -

**Toccata,** *n.* : مشق نغمہ؛ ایک طرح کا نغمہ جو پیانو ارگن باجے وغیرہ کی مشق کے لئے مرتب کیا گیا تھا -

**Toccatella,-tina-(ena)** *n.n.* : چھوٹا سا مشقی نغمہ -

**Toc H,** *n.* : ایک انجمن جو جنگ عظیم کے زمانے میں اس غرض سے قائم ہوئی تھی کہ اس وقت کے دوستانہ تعلقات آئندہ برقرار رکھے جائیں -

**Tocharian(-kar-),** *a. & n.* : توکارائی؛ ایک مردہ زبان (کا) -

**Toco, -ko,** *n.* : (عامیانہ) (۱) سزا - (۲) تکلیف

**Tocsin,** *n.* : (۱) خطرے کی نشانی؛ خطرے کی اطلاع -(۲) خطرے کی گھنٹی -

**Tod,** *n.* : (۱) (قدیم) جھاڑی - (۲) گھنے پتوں کا مجموعہ - (۳) اون تولنے کا پیمانہ (تقریباً ۲۸ پونڈ یا ۱۴ سیر) -

**Tod,** *n.* : (مقامی بولی) لومڑی -

**Today, to- day,** *adv. & n.* : آج، آج کا دن، آج کے دن -

**Toddle.** *v. i. & t. & n.* : (۱) بچے کا یا بچے کی طرح ڈگمگا کر چلنا (*t. one's way*) - (۲) (کسی مقام تک) ٹہلتے ہوئے چلے جانا (*t. to*) - (۳) بچوں کی سی ڈگمگاتی ہوئی چال - (۴) چہل قدمی؛ سیر گشت - (۵) (بول چال) بچہ -

*t. round* : چکر لگانا -

**toddler,** *n.* : ڈگمگا کر چلنے والا، خصوصاً بچہ جو پاؤں چلنا سیکھ رہا ہو -

**Toddy,** *n.* : (۱) تاڑی؛ تاڑ کا منشی عرق - (۲) ایک مشروب جو روح شراب میں پانی اور شکر ملا کر بناتے ہیں -

**To-do,** *n.* : دیکھو Ado -

**Tody,** *n.* : امریکا کا ایک پرند رام چڑیا کی قسم کا -

**Toe (to).** *n. & v. t. & i.* : (۱) پاؤں کی انگلی - (۲) جوتے یا جراب کا پنجہ - (۳) کھر کا اگلا حصہ - (۴) لوہے کا ٹکڑا جو نعل کے آگے نہرک دیا جاتا ہے؛ نعل کا پنجہ - (۵) (عمارت کے) پشتے کی بیٹھک - (۶) گولف کے ڈنڈے کا چوڑا سرا جو آگے نکلا ہوتا ہے؛ پنا - (۷) (مکانک) لوہے کے ڈنڈے یا شہتیر کا پایہ - (۸) اس گھومنے والے ڈنڈے کا بازو جو دخانی انجن کے کھل منڈن کو اٹھاتا رہتا ہے - (۹) (جوتی، جراب وغیرہ میں) پنجہ لگانا؛ پنجے کی مرمت کرنا - (۱۰) (مدرسے کے بچوں کی بول چال) ٹھوکر مارنا - (۱۱) دوڑ شروع کرتے وقت (لکیر وغیرہ کو) پاؤں کی انگلی سے چھونا - (۱۲) (گولف) گیند کو ڈنڈے کے پنجے سے مارنا -

*ball of t.* : پیر کی انگلی کے نیچے پاؤں کی گدی پر گوشت کا حصہ -

*from top to t.* : سر سے پاؤں تک؛ سر تا پا؛ بالکل؛ سراسر -

*great t.* : پاؤں کا انگوٹھا -

*heel-& toe walking* : دیکھو Walk -

*little t.* : پاؤں کی سب سے چھوٹی انگلی -

*the light fantastic t.* : (مزاحاً) ناچ؛ رقص -

*t. -cap* : بوٹ یا شو کا پنجہ جو الگ بنا کر لگایا جاتا ہے -

*t. -drop* : پاؤں کی انگلیوں کا رہ جانا، فالج کے اثر سے -

*t. in* : چلنے میں پاؤں کی انگلیاں اندر سمیٹنا -

*t. -nail* : (۱) ناخن؛ پاؤں کی انگلیوں کے - (۲) میخ جو لکڑی کے سرے پر ترچھی ٹھونکی جاتی ہے -

*t. out* : چلنے میں پاؤں کی انگلیاں پھیلانا -

*t. the line* : (مجازاً) مجبوراً اپنی پارٹی کے اصول پر عمل کرنا، چار نا چار پارٹی کا ساتھ دینا -

*tread upon one's tt.* : جذبات کو ٹھیس لگانا -

*turn up one's tt.* : (عامیانہ) مر جانا -

(-) **toed,** *a.* : (-) انگلیوں کا؛ (-) پنجے کا -

**toeless,** *a.* : بے انگلیوں کا؛ بے پنجے وغیرہ کا -

**To fall,** *n.* : (قدیم، شعر) خاتمہ؛ زوال (*t. of day*) -

**Toff,** *n.* : (۱) (عامیانہ) بڑا آدمی؛ معزز آدمی - (۲) ٹھاٹھ

۵ ا د می ؛ چھیلا -

**Toffee** (-i), **-fy**, *n.* : -( *a'mond t.*) ٹافی ؛ ایک قسم کی مٹھائی

*can't shoot for t.* : اسے گولی چلانا نہیں آتا -

**Toft**, *n.* : (۱) ( قانون ) مکان مع متعلقات ؛ حویلی - (۲) وہ زمین جس پر پہلے کوئی حویلی رہی ہو -

*toftman* : ( قانون ) حویلی کا مکین -

**Tog**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( عامیانہ عموماً جمع ) کپڑے ؛ پوشاک - (۲) ( اکثر " *out* " کے ساتھ ) کپڑے پہنانا -

*long tt.* : ( جہازیوں کی اصطلاح ) خشکی پر پہننے کے کپڑے -

**toggery**, *n.* : کپڑے ؛ پوشاک -

**Toga**, *n.* : چوغہ ؛ قدیم روما کا لباس جو روم میں شہریت یا دیوانی عہدے کا نشان سمجھا جاتا تھا ؛ لڑکے ۱۴ برس کی عمر کے بعد پہن سکتے تھے اس لیے بلوغ کا نشان بھی تھا -

*t. virilis* : بالغ مردوں کا چوغہ

**toga'd, togaed**, (-ad), *a.* : چوغہ پہنے -

**Together** (-dh-) *adv.* : (۱) اکٹھے ؛ ساتھ ساتھ ؛ مل کر - (۲) ایک ہی وقت میں ؛ ایک ساتھ ( *both t. exclaimed* )- (۳) مسلسل ( *for weeks t.*,)- (۴) ملاکر ( *sewed t, tied t.*,)-

*compared together*: جب ایک کا دوسرے سے مقابلہ کیا جائے -

*get t.* : دیکھو Get -

*hang t.* : دیکھو Hang -

*t. with* : مع ؛ اور اس کے ساتھ -

**Togger**, *n.* : دیکھو Torpid n. -

**Toggle**, *n.* : (۱) ( بحری ) میخ جو رسی کے پھندے میں ٹھونس کر ایک جگہ جڑتے ہیں - (۲) دو تختیاں یا پتیاں جو قبضے کے ذریعے جڑی ہوئی ہوتی ہیں اور کسی چیز پر زاویہ قائمہ سے زور لگانے میں کام آتی ہیں -

*t. -iron* : وھیل کے شکار کا کانٹا ( ہارپون ) جس میں آنکڑوں کی جگہ متحرک پھل لگا ہوتا ہے -

*t. -press* : قبضہ ؛ جوڑ والا شکنجہ -

**Toil**, *v. i.* & *n.* : (۱) سخت محنت کرنا ؛ مشقت کرنا - (۲) تگ و دو - مشکل سے قدم اٹھانا ؛ گھسیٹ کر چلنا - (۳) سخت محنت ؛ مشقت -

*t. at, on, through work* : کام نہایت محنت سے انجام دینا -

*t. -worn* : ہارا تھکا -

**toiler**, *n.* : سخت محنت کرنے والا ؛ نہایت محنتی شخص -

**toilful**, *a.* : صعب ؛ کٹھن ؛ پر مشقت -

**toilfully**, *adv.* : (۱) سخت محنت سے - (۲) صعوبت کے ساتھ -

**toilless**, *a.* : بے صعوبت ؛ سہل ؛ بے مشقت -

**toilsome**, *a.* : صعب ؛ کٹھن ؛ پر مشقت -

**toilsomely**, *adv.* : صعوبت کے ساتھ -

**toilsomeness**, *n.* : صعوبت ؛ کٹھن ہونا ؛ پر مشقت ہونا -

**Toil**, *n.* : ( اب صرف - مع میں آتا ہے ) پھندا ؛ جال ( لغوی اور مجازی معنی میں ) -

**Toile** ( twahl ) *n.* **T. ciree** (sera) : داریک قسم کا موسی کپڑا -

*t. cohert* (-ar) : کشیدہ کاڑھنے کی جالی -

*t. d'Alsace* (-ahs), *de Vichy* ( veshe ) : لنن کے کپڑے کی قمیص ... کی پوشاک کے لیے -

**Toilet** ( toi- ), **toillette** (twahlet), *n.* : (۱) کپڑے پہننا ؛ بال بنانا ؛ سنگار کرنا ( *make one's t.* ) - (۲) لباس ؛ پوشاک ؛ لباس کی وضع ؛ سج دھج ( *an elaborate t., a t.* ) - (۳) سنگار میز ( *-table,* ) (۳) - ( *of white satin* ) (۴) ( امریکا ) جائے ضرور ؛ بیت الخلا - (۵) ( طب ) عمل جراحی کے بعد کسی عضو کی شست و شو -

*t. -cover* : سنگار میز کی پوشش -

*t. -paper* : ٹائیلٹ پیپر ؛ کاغذ جائے ضرور کے لیے -

*t. -set* : سنگار کا سامان -

*t. soap* : منہ دھونے کا صابن -

*t. vinegar* : خوشبودار سرکہ جسے منہ دھونے کے پانی میں ملاتے ہیں -

**Toilinet** (te), *n.* : ٹالی نیٹ ؛ ایک کپڑا جو اون ' ریشم ' سوت کو ملا کر بنایا جاتا ہے -

*toison d'or* (F). *n.* : دیکھو Golden Fleece

**Tokay**(-a), *n.* : (۱) ٹوکے ؛ ایک خوشبودار اور مسالہ دار شراب جو ٹوکے واقع ہنگری میں بنتی ہے - (۲) ایک قسم کا انگور -

**Toke**, *n.* : ( سوقیانہ زبان اور بول چال ) کھانا خصوصاً سوکھی روٹی -

**Token**, *n.* : (۱) نشانی ؛ علامت ( محبت وغیرہ کی ) - (۲) دوستی کی نشانی ؛ یادگار ؛ کوئی تحفہ جو یادگار کے طور پر دیا جائے - (۳) چھلا ؛ انگوٹھی ؛ سکہ وغیرہ جو ثبوت یا تصدیق کے طور پر دیا جائے - (۴) ( بائبل ) مقررہ یا موعودہ نشانی - (۵) ( تاریخ ) علامتی سکہ ' جو تاجر حکومت کی منظوری کے بغیر چلاتے تھے -

*by (this, the same) t., more by t.* : ( قدیم یا مزاحیہ ) اپنے قول کے ثبوت میں -

*t. money* : زر علامتی ؛ جو اصل قیمت سے بہت زیادہ پر چلتا ہے اور زر مستند سے بدلا جاسکتا ہے -

*t. payment* : ( سیاسی ) علامتی ادائی ؛ غیر ملکی قرضے میں سے برائے نام رقم کی ادائی یہ ظاہر کرنے کو کہ قرضہ تسلیم ہے -

*t. vote* : ( پارلیمنٹ ) علامتی ووٹ ؛ کسی رقم کی منظوری کا جس سے مراد یہ ہوتی ہے کہ رقم اصولاً منظور ہے اور اس کی مقدار حسب ضرورت بڑھائی جاسکتی ہے -

**tokenless**, *a.* : بے علامت ؛ بلا نشانی -

**Tokenhouse yard**, *n.* : اراضی کی نیلام گاہ -

**Toko** : دیکھو Toco -

*Tola*, *n.* : تولہ ( = ۱۸۰ گرین ٹرائے کے ) -

**Tol-booth** : دیکھو Toll -

**Toledo**, *n.* : عمدہ قسم کی تلوار یا تلوار کا پھل جو ٹولیڈو ( طلیطلہ ) واقع اسپین میں بنتا ہے -

**Tolerable**, *a.* : (۱) قابل برداشت ؛ جو سہا جا سکے - (۲) اچھا خاصا ؛ خاصا ؛ اوسط درجے کا - ( *am in t. health* )

**tolerableness**, *n.* : اچھا خاصا ہونا ؛ اوسط درجے کا ہونا -

**tolerably**, *adv.* : خاصا -

**Tolerate**, *v. t.* : (۱) روا رکھنا ؛ جائز رکھنا ؛ گوارا کرنا ؛ برداشت کرنا - (۲) روا داری برتنا ( کسی شخص ' فرقے ' یا عقیدے سے ) - (۳) کسی شخص کی صحبت برداشت کرنا ؛ میل جول روا رکھنا یا گوارا کرنا - (۴) اٹھانا ؛ برداشت کرنا ( تکلیف

وغیرہ) - (۵) (طب) (دوا وغیرہ کو سہہ لینا : ضرر نہ ہونا - روا داری ؛ برداشت -

**tolerance,** *n.* : روا داری ؛ برداشت -

**tolerant,** *a.* : (۱) متحمل ؛ برد بار - (۲) روا داری برتنے والا ؛ بے تعصب - (۳) (طب) جو دوا کے اثر کو سہہ سکتا ہو ؛ عادی (تیز دواوں کا) -

**tolerantly,** *adv.* : برد باری یا روا داری سے -

**tolerator,** *n.* : برداشت کرنے والا -

**Toleration,** *n.* : (۱) برداشت - (۲) تحمل ؛ برد باری ؛ در گزر کی عادت - (۳) مذہبی روا داری ؛ آزادیء عقائد کی حمایت -

*Act of T.* : قانون روا داری جو سنہ ۱۶۸۹ ع میں انگلستان میں منظور ہوا اور اس کی رو سے غیر مقلدوں کو بعض شرائط کے ساتھ مذہبی آزادی عطا کی گئی -

**tolerationist,** *n.* : مذہبی روا داری کا قائل ؛ عقائد کی آزادی کا حامی -

**Toll,** *n.* & *v. t.* : (۱) محصول چنگی ؛ تہ بازاری ؛ محصول سڑک وغیرہ - (۲) پسائی (کا غلہ) ؛ جو پنچکی والا اپنے حق کے طور پر لیتا ہے - (۳) محصول وصول کرنا ؛ محصول ادا کرنا -

*take t.* : (مجازاً) کوئی چیز جبراً لینا ؛ کسی چیز کا ایک حصہ وصول کرلینا -

*tol(l)-booth* : (قدیم ؛ اسکاٹستان) قصبے کا جیل خانہ -

*t.-gate* : چنگی کا پھاٹک ؛ چنگی روک -

*t.-house* : چنگی کی چوکی ؛ چنگی گھر -

*t. thorough* : محصول گزر ؛ جو کوئی قصبہ سڑک یا پل سے گزرنے کا لیتا ہو -

*t. traverse* : کسی کی ذاتی زمین سے گزرنے کا محصول گزر -

**Toll,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) گھنٹا بجانا ؛ (آہستہ آہستہ تال کے ساتھ) - (۲) (گھنٹی کا) گھنٹا گجر وغیرہ بجانا ؛ (گھنٹے کا) تال کے ساتھ بجنا ؛ کسی کی موت وغیرہ کا اعلان کرنا ؛ (ماتمی گجر) بجانا - (۳) (گھنٹے یا گھڑی کی) چوٹ ؛ بجنے کی آواز -

**Tollable,** *a.* : (شخص یا مال) مستوجب ادائے محصول ؛ قابل محصول -

**Tol-lol lish),** *a.* : (عامیانہ) خاصا -

**Tolly,** *n.* : (اسکول کی بول چال) گھنٹی ہے کی -

**Toltec,** *n.* : ٹالٹک ؛ اس نسل کا فرد جس کے متعلق مشہور ہے کہ ازٹیک قوم سے پہلے میکسیکو پر حکمراں تھی -

**Toltecan,** *a.* : ٹالٹک نسل کا -

**Tolu** (or -to) *n.* : ٹولو ؛ ایک رال جو جنوبی امریکا میں ایک درخت سے نکلتی ہے ؛ عطریات و ادویہ میں استعمال ہوتی ہے -

**toluene, & toluol,** *nn.* : ہائڈ رو جن کاربن جو ٹولو اور تار کول سے نکلتے ہیں ؛ رنگنے اور بم بنانے میں کام آتے ہیں -

**toluic,** *a.* : ٹولو کا -

**Tom,** *n.* : (Thomas) کا اختصار -

(*T. Dick, & Harry*) : (۱) عمر ؛ بکر ؛ زید ؛ غیر معین اشخاص - (۲) معمولی لوگ ؛ ایرے غیرے - (۳) نر جانور (*t. cat*) -

*long t.* : (بحری) لمبی نالی کی توپ ؛ خصوصاً مڑنے والی پہیے دار توپ جو جہاز پر ہوتی ہے -

*Old t.* : جو کی تیز شراب -

*there's more knows T. Fool than T. Fool knows* : (مثل) محض مشہور ہو جانے میں کوئی عزت نہیں شہرت گھٹیوں کو بھی حاصل ہو جاتی ہے -

*T. & Jerry* : ایک مشروب جو شراب پانی انڈے وغیرہ کو پھینٹ کر بناتے ہیں -

*tomboy* : شوخ اور چنچل لڑکی ؛ ہڑدنگی -

*tomfool* : (۱) بیوقوف ؛ خفیف الحرکات - (۲) حماقت کی باتیں کرنا ؛ لغو حرکتیں کرنا -

*T. Fool* : گاودی ؛ کاٹھ کا الو -

*tomfoolery* : (۱) حماقت کی باتیں ؛ لغو حرکتیں - (۲) مہمل چیزیں ؛ مہملات -

*tomnoddy* : الو ؛ کاٹھ کا الو -

*T. Thumb* : (۱) ایک بالشتیا جس کا ذکر کہانیوں میں آتا ہے - (۲) بونا ؛ پستہ قد آدمی - (۳) بعض پودوں کی پست قد اقسام -

*T. Tiddler's ground* : (۱) چھوں کا ایک کھیل - (۲) روپئے کا کھیت ؛ وہ جگہ جہاں روپیہ بکھرا پڑا ہو جو چاہے اٹھالے -

*tomtit*: چھوٹے پرندوں کی قسمیں ؛ خصوصاً (titmouse) -

**Tomahawk,** *n.* & *v. t.* : (۱) ٹومہوک ؛ شمالی امریکا کے وحشیوں کا ہتیار ؛ سینگ پتھر یا فولاد کے دستے کا تبر - (۲) ٹومہاک سے قتل کرنا یا وار کرنا (۳) بے دردی سے تنقید کرنا ؛ تنقید میں قیمہ کر ڈالنا (مضمون وغیرہ کا) -

*bury the t. or hatchet* : دیکھو Hatchet -

**Tomall(e)y,** *n.* : جھینگا مچھلی کی کلیجی جو چٹنی کے طور پر استعمال کرتے ہیں -

**Toman(-ahn)** *n.* : تومان ؛ ایران کا طلائی سکہ (ساڑھے سات شلنگ یعنی تقریباً پانچ روپئے کے برابر) -

**Tomato,** (-mah-) *n.* : (pl. -oes) : ٹماٹر ؛ ولایتی بیگن -

*currant t.* : چھوٹا ٹماٹر -

*tree- t.* : بڑی قسم کے ٹماٹر کا پودا جو درخت کی طرح سیدھا اگتا ہے -

**Tomb** (toom), *n.* & *v. t.* : (۱) قبر ؛ گور (۲) مردوں کے رکھنے کا تہ خانہ - (۳) مقبرہ ؛ مزار - (۴) (مجازاً) موت ؛ اجل (*the t.*) - (۵) قبر میں رکھنا - (۶) (مجازاً) کسی چیز کے اندر دبا دینا ؛ چھپا دینا - (۷) قبر کی طرح چھپا لینا ؛ آغوش میں لے لینا -

*tombstone* : لوح ؛ لوح مزار -

**tombless,** *a.* : بے مزار ؛ جسے قبر نصیب نہ ہو -

**Tombac, -k,** *n.* : تمبک ؛ تانبے اور زنک کا مرکب جس سے سستے زیور بنتے ہیں -

**Tombola,** *n.* : تمبولا (فرانس اور جنوبی ریاست ہائے متحدہ) ایک طرح کی لاٹری جو نفیس چیزوں پر ڈالی جاتی ہے -

**-tome,** *comb.* : یونانی لفظ (tome) کی ترکیبی صورت جو کاٹنے کے معنی میں آتا ہے - (۱) کٹا ہوا حصہ ؛ قطعہ - (۲) آلات جراحی کے ناموں کا جز -

**Tome,** *n.* : (۱) مجلد ضخیم کتاب - (۲) کتاب کی کئی جلدوں میں سے ایک جلد -

**Tomentum,** *n.* : (۱) (نباتیات) خمل ؛ کمبل کے سے روئیں -

(۲) خمل دماغ ؛ اس طرح کے روئیں جو دماغ کی اندرونی جھلی میں اندر کی طرف ہوتے ہیں -

**tomentose, tomentous,** *aa.* : خمل دار ؛ کمبل کی طرح کا روئیں دار -

**Tommy,** *n.* (T) : (۱) Tom کی جگہ بے تکلفی یا پیار میں کہتے ہیں - (۲) (*T. or t.*) (عامیانہ) فوج کا سپاہی - (۳) (مکانک) ایک قسم کا پیچ کش یا مارتول؛ مارتول کا لمبا دستہ یا سلاخ (*t. -bar*) - (۴) روٹی یا کھانے پینے کی چیزیں جو مزدوری کے بدلے دی جائیں - (۵) مزدوری کے بدلے روٹی وغیرہ دینے کا طریقہ جو اب ممنوع ہے - (۶) کھانا جو مزدور اپنے ساتھ لے جاتے ہیں -

*soft t.* : (بحری) نرم یا تازی روٹی -

*T. Atkins* : برطانی سپاہی -

*t. rot* : دیکھو Rot -

*t. -shop* : (۱) پہلے اس دوکان کو کہتے تھے جہاں سے مزدوروں کو روٹی لینی پڑتی تھی - (اب) ۲) کارخانے میں اشیائے خوردنی کی دوکان - (۳) نانبائی کی دوکان -

**Tomorrow, To-morrow,** *adv.* & *n.* : کل ؛ کل کا دن ؛ کل کے دن ؛ فردا -

*t. w ek* : اب سے آٹھ دن بعد ؛ آج کے نویں دن -

**Tompion,** دیکھو Tampion -

**Tomtom,** *n.* & *v. i.* : (۱) ڈھول - (۲) گھنٹا؛ گھڑیال - (۳) ڈھول بجانا یا گھنٹا بجانا -

**-tomy,** *suf.* = : یونانی tomia بمعنی قطع عمل ' جراحی کے ناموں میں آتا ہے - مثلاً

*anatomy* : تشریح اعضا -

*phlebotomy* : فصد -

**Ton** (tun), *n.* : (۱) تولنے کا پیمانہ یا وزن جو ۲۲۴۰ پونڈ یا امریکا میں ۲۰۰۰ پونڈ کا ہوتا ہے (*short t.*) - (۲۷ اور ۲۸ من کے درمیان) - (۲) مختلف اشیاء کے پیمانوں کا نام *timber* (40 *ft*), (۱۰۰۰ کیلو گرام = *metrio t.*) *stone* (16 *cub ft*), *salt* (42 *bushels*), (28 *bu hels*), *coke wheat* (20 *bushels*), *-wine* (*see Tun*) *etc.* (۳) جہاز کی اندرونی وسعت کا پیمانہ = ۱۰۰ مکعب فٹ ؛ جہاز کی باربرداری کی گنجائش کا پیمانہ = ۴۰ مکعب فٹ - (۴) (بول چال) بہت بڑی مقدار یا تعداد (*tt. of people,*) -

*bag weighs (half) a t.* : بہت وزنی ہے -

*Ton* (F) *n.* : مروجہ وضع ؛ فیشن -

*in the t.* : فیشن کے مطابق -

**Tonal,** *a.* : لہجے یا سروں کے متعلق ؛ لے کے متعلق ؛ صوتی -

**tonally,** *adv.* : لہجے یا لے کے لحاظ سے -

**Tonality,** *n.* : (۱) (موسیقی) آہنگ ؛ سروں کا سلسلہ یا نظام ؛ لے - (۲) (مصوری) رنگ کاری کا اصول؛ رنگوں کی ترتیب -

**To-name,** *n.* : (زیادہ تر اسکاتستان) نام کا زائد جز (علاوہ عیسائی اور خاندانی نام کے) -

**Tondino** (-de-) *n.* : (۱) گول تصویر؛ عمارت کے نقش و نگار کا دائرہ جس کے بیچ میں پیالہ سا بنا ہو - (۲) = astragal -

**Tondo,** *n.* : (۱) گول تصویر جو دیوار کے تختے یا پردۂ تصویر پر بنی ہو - (۲) ابھرے ہوئے نقش و نگار کا دائرہ (چھت وغیرہ میں) -

**Tone,** *n.* : (۱) آواز ؛ گمک - (۲) سر - (۳) لہجہ - (۴) (صرف و نحو) زور ' جو لفظ کے ایک ٹکڑے پر دیا جائے - (۵) (موسیقی) قدیم (خصوصاً گری گوری کے زمانے کا) بھجن کا سر - (۶) (*whole t.*) سرگم کے دو سروں کے درمیان کا فاصلہ - (۷) (طب) اعضا اور قویٰ کی صحیح حالت ' مزاج صحیح - (۸) عام اخلاقی حالت؛ عام رنگ؛ (*has lost, recovered t.*) (اخلاق و معاشرت وغیرہ کا) عام معیار (*the t. of the nation* - *must be raised, gave a flippant t. to the debate*) (۹) تصویر میں رنگوں یا روشنی اور تاریکی کا امتزاج ؛ آب و رنگ - (۱۰) رنگ ؛ روپ - (۱۱) رنگ کی چمک یا آب و تاب کا درجہ - (۱۲) (فوٹو گرافی) رنگ (تیار فوٹو کا) -

*fundamental t.* : دیکھو Fundamental -

*harmonic t.* : دیکھو Harmonic -

*heart tt.* : دل کی حرکت کی آواز جو طبی معائنے میں سنی جاتی ہے -

*t.- arm* : ٹونٹی سی جو گراموفون کے خزانے (*sound-box*) اور اس کے بھونپو کے درمیان ہوتی ہے -

*t. -poem* : (۱) وہ نغمہ جس میں کوئی شاعرانہ خیال ادا کیا گیا ہو ؛ شعر نغمہ - (۲) تصویر جس کے رنگوں کی ترتیب میں شعر کی سی کیفیت ہو ؛ شعر تصویر -

**toneless,** *a.* : (۱) بے آواز ؛ بے صدا ؛ خاموش - (۲) جس میں گمک نہ ہو ؛ بے گمک - (۳) بے رنگ ؛ بے آب ؛ بے رونق - (۴) جس میں کوئی خاص اخلاقی رنگ یا خصوصیت نہ ہو ؛ بے رنگ ؛ بے کیف - (۵) سست ؛ نڈھال -

**tonelessness,** *n.* : (۱) بے آوازی؛ خاموشی - (۲) گمک نہ ہونا - (۳) بے رونقی ؛ بے آبی - (۴) بے رنگی - (۵) سستی ؛ بے کیفی -

**Tone,** *v. i.* & *t.* : (۱) (آواز وغیرہ میں) گمک پیدا کردینا - (۲) (کسی چیز میں) مناسب رنگ دینا یا بھرنا - (۳) (موسیقی) باجے کے سر ملانا ؛ سر ٹھیک کرنا - (۴) (فوٹوگرافی) تصویر کو کیمیاوی محلول سے تیار کرنا ؛ (تصویر کا) تیار ہونا - (۵) میل کھانا؛ ہم آہنگ ہونا (*does not t. with the wall paper*) -

*t. down* : (۱) تصویر کے رنگ کو ہلکا کرنا - (۲) (عبارت وغیرہ کو) مدھم کرنا ؛ ملائم کرنا -

*t. up* : (۱) تیز کردینا ؛ گہرا کردینا - (۲) اونچا کردینا (سر کو) - (۳) معیار بلند کردینا (اخلاقی حالت وغیرہ کا) - (۴) عام صحت کو درست کردینا ؛ قوت بڑھانا ؛ تقویت پہنچانا -

*toned paper* : رنگیں کاغذ خصوصاً حنائی رنگ کا -

**Tong,** *n.* : ٹونگ ؛ چین کی خفیہ انجمن -

**Tonga,** *n.* : تانگہ -

**Tongs,** *n. pl.* : سنسی ؛ چمٹا ؛ چمٹی -

*asparagus, sugar, -t.* : مختلف چیزوں کو اٹھانے کی چمٹیاں -

*blacksmith's t.* : سنسی -

*fire-t.* : چمٹا ؛ دستپناہ -

*hammer & t.* : دیکھو Hammer -

*lazy- t.* : دیکھو Lazy -

*would not touch with a pair of t.* : ایسی چیز کے پاس

بھی نہ پھٹکوں؛ میں تو اسے چمٹے سے بھی نہ چھوؤں ( مکروہ چیز یا شخص کے متعلق کہتے ہیں ) -

**Tongue** (tung) *n.* : (۱) زبان ؛ جیب - (۲) جانوروں کی زبان پکی ہوئی یا پکانے کے لیے - (۳) قوت گفتار؛ گویائی ؛ انداز گفتگو؛ زبان - (۴) بولی؛ زبان؛ لسان (کسی قوم کی) (*the German t.*)- (۵) کوئی گاو دم چیز جو شکل میں زبان سے مشابہ ہو یا جس سے آواز پیدا ہوتی ہو ؛ مثلاً ( الف ) زمین کا پتلا سا قطعہ جو پانی میں دور تک چلا گیا ہو ؛ راس- ( ب ) بوٹ وغیرہ کی زبان' نرم چمڑے کا ٹکڑا جو تسمے کے سوراخوں کے نیچے لگا ہوتا ہے - (ج) گھنٹی کا گھنگھرو ؛ زبان جرس - (د) بکسوے کا سوا - (ہ) نختے کا آگے نکلا ہوا سرا جو دوسرے کی سال (کٹی ہوئی جگہ) میں ٹھیک بیٹھ جائے (و) ترازو وغیرہ کا نمائندہ ؛ سوئی؛ زبان- (ز) الغوزے کی قسم کے باجوں میں پتلا سا ٹکڑا جو بجانے سے حرکت میں آتا ہے؛ زبان- ( ح ) شعلے کی لو - (ط) ریل کی سرنیچ کی نوکدار پٹری-

*confusion of tt.* : زبانوں کی گڈمڈ ؛ گڑبڑ جو زبانوں کے اختلاف سے مینار بابل کی تعمیر میں مچی تھی -

*find one's t.* : زبان کھلنا ؛ گفتگو کی ہمت ہونا -

*furred or dirty t.* : میلی زبان ( جو بیماری کی علامت ہے)؛ زبان کا میلا ہونا -

*gift of tt.* : اجنبی زبانوں میں گفتگو کا ملکہ جو قرون اولی کے عیسائیوں کو کرامات کے طور پر عطا ہوا تھا -

*give or throw t.* : ( شکاری کتوں کا) شکار کی بوپا کر بھونکنا -

*have lost one's t.* : شرم سے بات نہ کرسکنا ؛ شرم سے زبان بند ہونا -

*hold one's t.* : خاموش رہنا ؛ چپ ہو جانا ؛ چپ رہنا -

*keep a civil t. in one's head* : تہذیب سے گفتگو کرنا -

*long t.* : گز بھر کی زبان ؛ بکواس کی عادت -

*one's mother t.* : مادری زبان -

*on the tip of one's t.* : دیکھو - Tip

*on the tt. of men* : مشہور ؛ جس کا بہت چرچا ہو -

*put, speak with, one's t. in one' cheek* : کسی شخص کو بنانا ؛ ایسی باتیں کرنا جن سے وہ خوش ہو مگر درپردہ اس کی تضحیک مقصود ہو -

*put out one's t.* : زبان نکالنا ( کسی کو چڑانے یا ڈاکٹر کو دکھانے کے لیے ) -

*sharp t.* : تیز زبان -

*t. -bone, = Hyoid* : دیکھو - Hyoid

*t. -tie* : عقدۃاللسان ؛ بولنے میں رکاوٹ جو زبان کے ایک خاص پٹھے کے چھوٹے ہونے سے پیدا ہوتی ہے -

*t. -tied* : (۱) جسے عقدۃاللسان کی شکایت ہو - (۲) جس کی زبان بند ہو ؛ جسے مجال گفتگو نہ ہو -

*wag one's t.* : بکواس کرنا ؛ راز کی باتوں کا چرچا کرنا -

**(-) tongued**, *a.* : (-) زبان -

**tongueless**, *a.* : (۱) جس کے زبان نہ ہو؛ بے زبان- (۲)خاموش-

**tonguelet**, *n.* : " *t.* " کا اسم تصغیر کل معنوں میں -

**Tongue** *v. t. & i.* : ( بانسری وغیرہ بجانے میں ) زبان سے کام لینا ' زبان کی نوک سے بجانا -

*t. & groove* : تختہ جوڑ میں سال اور سرا کاٹنا -

**Tonic**, *a. & n.* : (۱) مقوی (دوا)؛ تقویت بخش؛ طبیعت کو ابھارنے والی؛ حوصلہ افزا (کامیابی' مصیبت' سزا وغیرہ) (۲) سروں کا؛ سروں کے خصوصاً بنیادی سر کے متعلق - (۳) مقوی دوا ؛ تقویت بخش چیز ؛ باعث تقویت - (۴) بنیادی سر ·

*t. accent* : زور جو لفظ کے کسی بول پر دیا جائے -

*t. sol-fa* (-fah) : سرلفا ؛ تحریر نغمہ کا ایک طریقہ جس میں سر گم کے سر حرفوں سے ظاہر کیے جاتے ہیں -

*t. -sol-faist* : سولفا کے طریقے کا حامی ؛ سولفا کا ماہر -

*t. spasm* : مسلسل تشنج ؛ تشنج مستمر -

**tonically**, *adv.* : (۱) سر کے اعتبار سے - (۲) مقوی کے طور پر ؛ وجہ تقویت کے طور پر -

**Tonicity**, *n.* : (۱) سر - (۲) مقوی ہونا ؛ قوت ؛ باعث تقویت ہونا- (۳) ( عضلات کا) لوچ -

**Tonight, To-night**, *adv. & n.* : (۱) آج کی رات؛ امشب (وہ رات جو اس وقت ہے یا یہ دن گزر کر آئیگی) - (۲) آج رات کو-

**Tonish, tonn-**, *a.* : ( اب شاذ ہے ) فیشن کے مطابق؛ طرح دار؛ وضع دار ؛ عمدہ وضع یا سج دھج کا ·

**ton(n)ishness**, *n.* : فیشن کے مطابق ہونا؛ طرحداری؛ وضعداری -

**Tonite**, *n.* : پھٹنے والا گولہ وغیرہ جو شورے اور گندھک کے تیزاب میں ڈبوئی ہوئی روئی سے بناتے ہیں -

**Tonk**, *v. t.* : ( عامیانہ) زور سے ہٹ مارنا (گیند میں) ؛ زور سے مارنا؛ ( کسی شخص کو ) ٹھونکنا ؛ بری طرح ہرانا ( مقابلے میں ) -

**Tonka bean**, *t-*, *n.* : برٹش گائنا وغیرہ کے ایک درخت کا بیج جو خوشبو وغیرہ کے تیار کرنے میں استعمال ہوتا ہے -

**Tonnage**, ( tunij, *n.* : (۱) جہاز کی اندرونی وسعت ٹنوں کے حساب سے ( ایک ٹن = ۱۰۰ مکعب فٹ)- (۲) جہاز کی باربرداری کی گنجائش ٹنوں کے حساب سے ( ایک ٹن = مساوی ۴۰ مکعب فٹ) - (۳) ملک کی مجموعی بحری در آمد و بر آمد-(۴) محصول جو جہازوں سے لیا جاتا ہے ؛ (پہلے وزن کے لحاظ سے لیا جاتا تھا اب جسامت کے لحاظ سے لیا جاتاہے) -

*t.- deck* : دوسری منزل کا عرشہ جہاز میں -

*t. & poundage* : محصول آبکاری و چنگی کی آمدنی جو وقتاً فوقتاً انگلستان کے بادشاہ کو دی جاتی تھی ( چودھویں سے اٹھارھویں صدی تک ) اور جسے چارلس اول نے ناجائز طور پر بغیر پارلیمنٹ کی منظوری کے وصول کیا تھا -

**Tonneau**, ( to'no, or as F. ) *n.* : ٹونو ؛ بعض موٹر کاروں کا پچھلا حصہ جس میں نشستیں ہوتی ہیں -

**Tonner**, *n.* : ٹن گنجائش کا جہاز - مثلاً -*two thousand-t.*,

**Tonometer**, *n.* : امتداد پیما ؛ وہ آلہ جس سے سر کا امتداد ناپا جاتا ہے -

**Tonsil** ( -sl ), *n.* : گلے کی گلٹی ؛ کوا ؛ لوزۃالحلق ؛ گوشت کے ٹکڑوں میں سے ایک جو حلق کے دونوں طرف لٹکے رہتے ہیں -

**tonsillar**, *a.* : لوزی -

**tonsillitis**, *n.* : گلے آنا؛ گلے کی گلٹیوں کا سوجنا ؛ التہاب لوزہ-

**Tonsorial**, *a.* : ( مزاحاً ) حجام کا ؛ حجامت کا -

**Tonsure**, *n. & v.t.* : (۱) ( رومی کلیسا میں ) چاند یا مونڈنے یا ( یونانی کلیسا ) پورا سر مونڈنے کی رسم جو پادریوں یا راہبوں کے سلسلے میں داخل ہونے والوں کو ادا کرنی ہوتی ہے -

(۲) ( راہبوں یا پادریوں کے ) سر کا منڈا ہوا حصہ - (۳) (مجازاً) راہبوں یا پادریوں کے سلسلے میں داخلہ ؛ پادری بننا یا بنایا جانا - (۴) سر مونڈنے کی رسم ادا کرنا ؛ پادریوں یا راہبوں کے سلسلے میں داخل کرنا -

**Tontine** ( -en ) *n.* : (۱) حین حیاتی شرکت ؛ وہ طریقہ جس میں قرض کے تمسکات وغیرہ کی سالانہ آمدنی میں کئی اشخاص شریک ہوتے ہیں، ان میں ہر ایک کے مرنے کے بعد دوسروں کا حصہ بڑھتا جاتا ہے یہاں تک کہ آخر میں ایک شخص کل آمدنی کا مالک ہو جاتا ہے -

*t. policy of insurance,* : مشترکہ موقت بیمہ ' جس میں کئی آدمی مل کر بیمہ کراتے ہیں اور یہ شرط ہوتی ہے کہ ان میں سے کوئی ایک خاص میعاد تک جو ( *t. period* ) یا میعاد التوا کہلاتی ہے کسی قسم کا منافع وغیرہ وصول نہیں کریگا -

**Too,** *adv. & a.* : (۱) حد سے زیادہ ؛ مقررہ یا مطلوبہ معیار سے زیادہ؛ ضرورت سے زیادہ- (۲) ناقابل برداشت( *this is t. much* )- (۳) ( بول چال ) بہت ؛ نہایت ( *t. delightful* ) - (۴) بھی ( *take the others t.* ) - (۵) علاوہ ازیں ؛ اور پھر یہ ؛ اور لطف یہ - (۶) ( *t.-t.,* ) نہایت پر جوش -

*mean to do it t.* : میں سچ مچ یہ کرونگا ( صرف زبان سے نہیں کہتا بلکہ کرنے کا بھی ارادہ ہے ) -

*is quite t...., is t. ...* : اس کے بعد کوئی لفظ محذوف ہوتا ہے مثلاً ( *delightful, bad,* ) -

*t. good to be true,* : اتنی اچھی خبر پر یقین نہیں آتا -

*t. many for,* : دیکھو Many -

( is ) *t. ripe for cooking,* : اتنا پکا ( پھل ) کہ اب پکانے کے کام کا نہیں رہا -

**Took,** : دیکھو Take -

**Tool,** *n.* : (۱) اوزار ؛ آلہ - (۲) ( عموماً *machine t.* ) آلہ جو مشین کے بنانے میں استعمال ہو مثلاً خراد - (۳) ( کسی کام کے انجام دینے کا ) سامان ؛ اسباب ؛ لوازمات ( *literary tt.,* *the tt. of one's trade,* ) - (۴) وہ شخص جس سے کوئی دوسرا جس طرح چاہے کام لیتا ہو ؛ آلۂ کار - (۵) نقش ؛ جو جلد کی پشت یا کناروں پر اوزاروں کو گرم کرکے بناتے ہیں -

*broad t.* : دیکھو Tooler -

*edge-, -edged t.* : دھار دار آلہ -

*t.-holder,* : (۱) آلہ گیر ( خراد کا حصہ جس میں وہ آلہ جسے خراد پر چڑھانا ہے رکھا جاتا ہے) - (۲) دستہ ( جو مختلف قسم کے اوزاروں میں لگایا جاسکتا ہے ) -

*t.-post, t-rest,* : خراد میں کاٹنے والی چھری کی بیٹھک یا سہارا-

**Tool** *v.t. & i.* : (۱) ( پتھر کو ) چھینی سے چکنا یا ہموار کرنا ؛ مسطح کاری کرنا - (۲) جلد کے کناروں پر گرم کئے ہوئے اوزار سے نقش و نگار بنانا ' داغ کاری کرنا - (۳) کسی آلے یا اوزار سے کام کرنا - (۴) ( عامیانہ ) چلانا ' ہانکنا ( گاڑی ' اکا وغیرہ ) - (۵) گاڑی یا گھوڑے پر سوار ہوکر چلنا ( بغیر کسی خاص مقصد کے یا آہستہ آہستہ ) -

**Tooler,** *n.* : (۱) Tool کا اسم فاعل - (۲) سنگ تراش کی چوڑی چھینی ؛ رندا -

**Tooling,** *n.* : (۱) ( متوازی خطوط کھینچ کر ) پتھر کو ہموار کرنا ؛ مسطح کاری - (۲) ( جلد کی پشت اور کناروں پر ) گرم کئے ہوئے اوزاروں سے نقش و نگار بنانا ؛ داغ کاری -

**Toon,** *n.* : تن (کا درخت) ' جس کی لکڑی سرخ رنگ کی ہوتی ہے اور فرنیچر کے بنانے میں کام آتی ہے -

**Toot,** *v.t. & i. & n.* : (۱) ( قرنا ' بگل ' سیٹی وغیرہ ) بجانا ؛ پھونکنا - (۲) دھوتو کی آواز نکالنا یا نکلنا - (۳) ( *grouse* ) گراوس کا بولنا - (۴) دھوتو قرنا یا بگل کی آواز -

**Tooth,** *n.* ( pl. teeth ) & *v. t. & i.* : (۱) دانت ؛ دندان - (۲) دانت کی شکل کی کوئی چیز؛ دندانہ ؛ دانتا ؛ چرخی؛ آرے ؛ کنگھے ( پہیے *rake* وغیرہ ) - (۳) دانت جڑنا یا لگانا ؛ دندانے بنانا ؛ دانتے بنانا - (۴) ( دندانے دار پہیوں یا چرخیوں کو ) ایک دوسرے میں پھنسانا -

*armed to the tt.* : سر سے پیر تک مسلح -

*artificial t. or false t.* : مصنوعی دانت -

*canine, eye, incisor, milk, molar, wisdom, t.* : دیکھو Canine, Eye وغیرہ -

*cast thing in person's tt.* : کسی بات کا طعنہ دینا -

*cut one's eye-tt.* : سمجھ آنا ؛ دنیا کا تجربہ حاصل ہونا -

*escape by the skin of one's tt.* : بال بال بچ جانا -

*fight, struggle, t. & nail* : جان توڑ کے لڑنا یا کوشش کرنا -

*from the tt. outwards,* : ( قدیم ) جھوٹ موٹ ؛ دل سے نہیں ؛ بناوٹ سے -

*on the tt. of* : (۱) علی الرغم ؛ باوجود ( مخالفت وغیرہ کے ) - (۲) برخلاف ( ہدایت ' احکام کے ) - (۳) مخالف رخ (ہوا کے) -

*lie in one's tt.* : دیکھو Lie -

*long in the t.* : سن رسیدہ ؛ معمر ؛ بڑھا -

*set one's tt. on edge* : دیکھو Edge -

*show one's tt.* : دھمکانا ؛ غصے یا خفگی کا اظہار کرنا -

*sweet t.* : دیکھو Sweet -

*take the bit between one's tt.* : دیکھو Bit -

*toothache* : دانت کا درد -

*t.-billed* : ( پرند ) دندانے دار چونچ کے جانور -

*t.-brush* : دانتوں کا برش -

*t.-comb* : باریک دندانوں کا کنگھا -

*t.-ornament, dog-t.* : دیکھو Dog -

*t.-paste* : منجن ( لیپسی کی شکل میں ) -

*toothpick* : خلال ؛ دانت کریدنی -

*t.-powder* : منجن ( سفوف کی شکل میں ) -

( - ) **toothed,** *a.* : ( - ) دانتوں کا ' ( - ) دندانوں کا -

**toothless,** *a.* : بے دانتوں کا ؛ بے دندانے کا -

**toothlet,** *n.* : چھوٹا سا دانت یا دندانہ -

**Toothful,** *n.* : ( شراب وغیرہ ) ذرا سا گھونٹ ؛ چند قطرے -

**Toothing,** *n.* : (۱) دانت لگانا ؛ دندانے بنانا - (۲) پتھر یا اینٹیں جو دیوار کے سرے کے آگے نکلی ہوئی چھوڑ دیتے ہیں کہ اگر ضرورت ہو تو وہ آگے بڑھائی جا سکیں -

*t.-plane* : کھرپرا یا کھرپرے دار رندہ ( سطح کو نا ہموار کرنے کے لیے ) -

**Toothsome,** *a.* : لذیذ ' مزے دار ؛ خوش ذائقہ -

**toothsomely**, *adv.* : خوش ذائقگی کے ساتھ -

**toothsomeness**, *n.* : خوش ذائقگی ؛ لذت -

**Tootle**, *v. i.* : بانسری بجانا ؛ ( بگل وغیرہ کو ) آہستہ آہستہ یا بار بار بجانا -

**Tootsy (-wootsy )**, *n.* : ( بچوں کی زبان ) پاؤں -

**Top**, *n.* & *a.* : (۱) چوٹی ؛ سب سے اونچا سرا ؛ پھننگ - (۲) پتیاں / شلجم مولی وغیرہ کی ) - (۳) صدر ؛ بالائی سطح ( میز وغیرہ کی ) - (۴) ( جوتے کا ) پنا ؛ اوگی - (۵) ( گاڑی کا ) ٹپ - (۶) ساس پان کا ڈھکنا - (۷) ( کتاب کے صفحے کا ) اوپر کا حصہ - (۸) ( کتاب کا ) اوپر کا کنارہ ( *gilt t.* ) - (۹) چوٹی ؛ سب سے بلند مرتبہ یا جگہ ؛ صدر - (۱۰) چوٹی کے لوگ ( *came out at the t. of the school* ) - (۱۱) منتہا ؛ انتہائی زور ( *realized the t. of my ambition* ) - (۱۲) چندیا ؛ سر - (۱۳) ( برج کا کھیل ) کسی رنگ کے دو سب سے بڑے پتے - (۱۴) ( موٹر ) سب سے اونچا گیر - (۱۵) ( جہاز ) چبوترہ جو سب سے نیچے مستول کی چوٹی کے گرد ہوتا ہے جس پر کھڑے ہو کر اوپر کے بادبان پھیلائے جاتے ہیں ؛ مستول کا مچان - (۱۶) دھات کے بٹن جن میں صرف اوپر کی طرف قلعی وغیرہ ہوتی ہے - (۱۷) بالوں ریشوں وغیرہ کا لچھا ( ڈیڑھ پونڈ وزن کا ) - (۱۸) سب سے بلند یا بہتر ؛ سب سے اونچا ؛ سب سے تیز ( *t. of speed* ) -

*at the t. of the tree* : (۱) درخت کی پھننگ پر - (۲) ( مجازاً ) چوٹی پر ؛ سب سے بلند درجے پر ( پیشے وغیرہ میں ) -

*called at the t. of his voice* : خوب چلا کر بولا

*from t. to toe* : سر سے پاؤں تک -

*on the t. of* : علاوہ -

*on t.* : اوپر -

*the t. of the morning to you* : ( آیرستان ) صبح بخیر -

*the t. of the table* : میز کا صدر ( مقام ) -

*t. -coat* : اوور کوٹ -

*t. dog* : غالب ؛ زبردست ؛ آقا ؛ ( *under dog* کی ضد ) -

*t. -dress* : زمین میں کھاد ہل چلا کر ملانے کے بجائے اوپر سے بچھا دینا -

*t. -dressing* : (۱) کھاد کی تہ - (۲) کھاد کی تہ دینا -

*topgallant ( topg-. tog- )* : مستول ، بادبان ، بلی وغیرہ جو سب سے اونچے مستول سے بھی اوپر ہو -

*t. hamper* : اوپر کے ہلکے بادبان ، بلیاں ، رسیاں وغیرہ -

*t. hat* : ٹاپ ہیٹ ؛ اونچی ریشمی ہیٹ -

*t. -heavy* : (۱) اوپر بھاری ، نیچے ہلکا ( جس کے گرنے کا خوف ہو ) - (۲) ( مجازاً ) ( صیغہ یا محکمہ وغیرہ ) جس میں افسر بہت زیادہ تنخواہ کے ہوں -

*t. -hole* : ( امیانہ ) اعلیٰ درجے کا ؛ ٹھاٹھ کا -

*topknot* : بالوں کا گچھا ؛ چوٹی جو چندیا پر ہو ؛ کلغی ؛ فیتہ وغیرہ جو اس جگہ لگایا جائے -

*t. -lantern, t-light* : بتی جو جہاز کے پچھلے مستول میں لگی ہوتی ہے -

*topman* : (۱) ( بڑے آرے کے چلانے میں ) اوپر کا آرہ کش - (۲) مستول چڑھانے والا ( جہاز کا ملازم ) -

*topmast* : نچلے مستول سے اوپر کا مستول -

*topsail ( -sl )* : چوکور بادبان جو نچلے بادبان سے اوپر ہوتا ہے -

*topsawyer* : (۱) ( بڑے آرے کے چلانے میں ) اوپر کا آرہ کش - (۲) بڑا آدمی ؛ اونچے درجے کا آدمی -

**topsides** : حصہ بالائے آب ؛ جہاز کا وہ حصہ جو سطح آب سے اوپر ہو -

**topmost**, *a.* : سب سے اونچا -

**Top**, *v. t.* : (۱) چوٹی لگانا ؛ ٹپ چڑھانا ؛ ڈھکنا رکھنا یا لگانا - (۲) ٹاپ ہیٹ سر پر رکھنا - (۳) ( بحری ) بلی وغیرہ کے ایک سرے کو دوسرے سے اونچا کر دینا - (۳) پودے کی پھننگ یا پتیاں چھانٹ دینا ( تاکہ وہ اور بڑھے ) - (۴) چوٹی پر پہنچ جانا ( پہاڑی وغیرہ کی ) - (۵) ( کسی سے ) قد میں لمبا ہونا ؛ اونچا ہونا - (۶) بڑھ جانا ؛ سبقت لے جانا ( *tops all* ) - (۷) ( گولف ) گیند کے اوپر کے سرے پر ہاتھ پڑنا ؛ چھچھلتا ہوا پڑنا - (۸) اونچا ہونا ؛ لمبا ہونا ( اتنے فٹ یا اتنے گز وغیرہ ) -

*he tops 6 ft.* : وہ چھ فٹ کا ہے -

*t. off* or *up* : مکمل کر دینا ؛ جو کچھ کمی ہو اسے پورا کر دینا -

*t. one's part* : (۱) اپنا کام نہایت خوبی سے انجام دینا - (۲) اپنا پارٹ خوبی سے ایکٹ کرنا ؛ کمال کر دینا -

*topping-lift* : وہ رسی جو مستول کے نچلے سرے سے بادبان کے نیچے کی بلی تک ہوتی ہے -

**topping**, *a.* : ( بول چال ) نہایت عمدہ ؛ بہت خوب ؛ بڑے لطف کا -

**toppingly**, *adv.* : نہایت خوبی سے ؛ نہایت اعلیٰ طور پر -

**Top**, *n.* : لٹو -

*humming-t., peg-t., whipping-t.* : دیکھو Humming وغیرہ

*sleep like a t.* : گہری نیند سونا -

*old t.* : ( عامیانہ ) ارے یار ؛ ارے دوست -

*t.- shell* : ایک طرح کی صدف ماہی جس کا صدف لٹو کی شکل کا ہوتا ہے -

**Topaz**, *n.* : (۱) پکھراج ؛ زبرجد ہندی - (۲) ایک پرند کا نام جو شکر خورے سے مشابہ ہوتا ہے -

*false t.* : زرد رنگ کا کوارٹز پتھر ؛ نقلی فیروزہ -

**Topazolite**, *n.* : ایک قسم کا زرد یا سبز زبرجدی پتھر -

**Tope**, *v. i.* : بہت کثرت سے شراب پینا -

**toper**, *n.* : شرابی -

**Tope**, *n.* : ( انگلو انڈین ) آم کے درختوں کا اور کسی قسم کے درختوں کا کنج -

**Tope**, *n.* : بدھ مت کی یادگار ؛ ٹوپ ؛ گنبد کی شکل کا تودہ -

**Tope**, *n.* : چھوٹی شارک مچھلی -

**Toph, to'phus**, *nn.* : ریگ جو جوڑوں میں جمع ہو جاتی ہے یا چونا جو دانتوں میں جم جاتا ہے ( جس سے نقرس کا مرض پیدا ہوتا ہے ) -

**tophaceous**, *a.* : ریگ کا سا -

**Tophet**, *n.* : (۱) بیت المقدس کے قریب وادی ہنام جہاں رسوم بت پرستی ادا کی جاتی تھیں اور پھر شہر کا کوڑا کرکٹ ڈالا جانے لگا جس کے جلانے کے لئے آگ روشن رہتی - ( ۲ ) دوزخ ؛ جہنم -

**Topi, ee :** دیکھو Sola -

***Topia, n.*** : دیوار کے نقش و نگار کا قدیم رومی طرز جس میں مختلف قسم کے قدرتی مناظر ہوتے تھے؛ قدرتی مناظر کے نقش و نگار -

**Topiary, *a.*** : جھاڑ اور پودوں کو خوش نما ( *The t. art,* ) شکلوں میں کاٹنے چھانٹنے کا فن؛ خوش تراشی -

**topiarian, *a.*** : اس فن کا -

**topiarist, *n.*** : اس فن کا ماہر؛ خوش تراش -

**Topic, *n.*** : (۱) مضمون؛ مبحث؛ موضوع بحث - (۲) ( منطق؛ خطابت ) طوبیقا؛ ایک طریقہ استدلال کا؛ استدلال ظنی -

**Topical, *a.*** : (۱) اصولی؛ عام موضوع یا مبحث کے متعلق - (۲) مسائل حاضرہ کے متعلق؛ مقامی مسائل یا چیزوں کے متعلق ( *t. allusion, song* ) - (۳) مقامی؛ خصوصاً ( طب میں ) جس کا اثر کسی ایک عضو تک محدود ہو -

**topically, *adv.*** : (۱) موضوع کے لحاظ سے - (۲) مقامی حیثیت سے؛ مسائل حاضرہ کے اعتبار سے -

**Topography, *n.*** : (۱) جغرافی مطالعہ؛ نقشہ سازی ( کسی خطے کی ) - (۲) جغرافیہ؛ جغرافی حالات؛ جغرافی خصوصیات - (۳) ( تشریح ) اعضاے بدن کی نقشہ سازی -

**topographer, *n.*** : (۱) کسی مقام کا جغرافی مطالعہ کرنے والا - (۲) نقشہ ساز -

**topographic (al), *aa.*** : (۱) جغرافی مطالعہ یا نقشہ سازی کے متعلق - (۲) جس میں کسی خطے کے جغرافی حالات کا مطالعہ ہو؛ جغرافی -

**topographically, *adv.*** : نقشے کے لحاظ سے؛ جغرافی حالات کے لحاظ سے؛ جغرافی مطالعہ کی رو سے -

**toponymy, *n.*** : (۱) تسمیۂ مقامات؛ مقامات کے ناموں کا مطالعہ؛ مقامات کے نام - (۲) تسمیۂ اعضا؛ اعضاے جسم کے ناموں کا مطالعہ؛ اعضا کے نام -

**Topper, *n.*** : (۱) ( *top* ) کا اسم فاعل - (۲) ( بول چال ) ٹاپ ہیٹ - (۳) ( دکان داری ) عمدہ مال ( پھل وغیرہ ) جو دکھانے کے لئے اوپر رکھا جاے - (۴) ( بول چال ) بڑا عمدہ آدمی -

**Topple, *v. t. & i.*** : (۱) ڈگمگا کر گرنا؛ گر پڑنا - (۲) گرا دینا - ( *down, over* )

**Topsyturvy, *adv., a., n., & v. t.*** : (۱) اوندھا؛ الٹا - (۲) الٹ پلٹ؛ درھم برھم؛ ابتر - (۳) گڑ بڑ؛ افرا تفری؛ ابتری - (۴) اوندھا کردینا؛ الٹ پلٹ کر دینا؛ درھم برھم کردینا -

**topsyturvification, *n.*** : ( مزاحیہ ) الٹ پلٹ کرنا یا کیا جانا؛ افرا تفری -

**topsyturvify, *v. t.*** : ( مزاحیہ ) الٹ پلٹ کردینا؛ درھم برھم کردینا -

**topsyturvydom, *n.*** : ( مزاحیہ ) طوفان بے تمیزی؛ افراتفری -

**Toque (-k), *n.*** : (۱) ( تاریخ ) ایک قسم کی چھوٹی گول ٹوپی خصوصاً عورتوں کی - (۲) بانٹ؛ بے چھجے کی ٹوپی جو توریوں سے کھلتی اور بند ہوتی ہے - (۳) ایک قسم کا بندر جس کے بال ٹوپی کی طرح معلوم ہوتے ہیں -

**Tor, *n.*** : پہاڑی؛ ٹیلا؛ پہاڑی کی چوٹی خصوصاً علاقۂ ڈاوٹ مور میں -

**-Tor, *suff.*** : علامت فاعلی - جیسے *narrator* اور *doctor* میں

***Torah, n.*** : تورات؛ توریت؛ بائبل کے عہد قدیم کی پہلی پانچ کتابیں جو شرع موسوی کی حامل ہیں -

**Torch, *n.*** : مشعل -

*electric t.* : برقی چور لالٹین -

*hand on the t.* : علوم و فنون کو زندہ رکھنا اور آیندہ نسل کے سپرد کرجانا -

*t. -fishing, ( also torching, n.)* : مشعل کی روشنی ڈال کر مچھلی پکڑنے کا طریقہ -

*t. of Hymen* : جذبۂ عشق -

*t. -race* : مشعل دوڑ؛ قدیم یونانی مقابلہ جس میں کئی ٹولیوں کے آدمی تھوڑے تھوڑے فاصلے پر کھڑے ہوجاتے تھے؛ ہر ٹولی کا ایک ایک آدمی آگے مشعل لے کر دوڑتا تھا اور مرحلے پر پہونچ کر اپنے ساتھی کو مشعل دے کر روانہ کردیتا تھا -

**Torchon** ( - shn or as F ) *n. attrib.* : تصویر بنانے کا کاغذ -

*t. board* : تختہ جس پر یہ کاغذ منڈھا ہو -

*t. lace* : ہندسی شکلوں کا بابن لیس کا کام جو کسانوں کی عورتیں بناتی ہیں -

*t. mat* : چوکھٹے میں لگی ہوئی تصویر کا کھردرا سنہرا حاشیہ -

*T. paper* : ایک قسم کا کھردرا کاغذ جس پر مصور آبی تصویر بناتے ہیں -

**Tore,** : دیکھو Tear -

**Tore, *n.*** : ابھرا ہوا گول آرائشی حاشیہ جو ستون کی کرسی کے گرد بنا ہوتا ہے -

**Toreador, *n.*** : ہسپانیہ کا پہلوان جو گھوڑے پر سوار ہوکر سانڈ سے لڑتا ہے؛ تورا دور -

**Toreutic,** (-roo-) *a. & n.* : (۱) دھات پر کھدے ہوے یا ابھرے ہوے نقش و نگار کا؛ منبت کاری کا؛ سادہ کاری کا - (۲) ( جمع ) منبت کاری؛ سادہ کاری -

**Torgoch** ( - ch) *n.* : سرخ شکم؛ ایک قسم کی ٹراوٹ مچھلی جس کا پیٹ سرخ ہوتا ہے -

**Torii(torie), *n.*** : ( جاپان ) شنتو مندر کا پھاٹک خاص وضع کا -

**Torment, *n.*** : (۱) شدید جسمانی یا روحانی تکلیف؛ اذیت؛ کرب - (۲) وہ چیز جو اذیت کا باعث ہو؛ عذاب جان؛ سوہان روح -

*this child is a positive t.* : یہ لڑکا تو عذاب جان ہوگیا ہے -

**Torment, *v. t.*** : سخت اذیت دینا؛ شدید تکلیف کا باعث ہونا؛ عذاب جان ہو جانا؛ ناک میں دم کر دینا ( *tormented with neuralgia, suspense, inquiries* ) -

**tormentingly, *adv.*** : سخت تکلیف دہ طریقے سے -

**Tormentil, *n.*** : ایک بوٹی جس کے پھول زرد ہوتے ہیں اور جس کی جڑ سخت قابض دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے -

**Tormentor, *n.*** : (۱) اذیت دینے والا ( شخص یا چیز ) - (۲) بڑا کانٹا جس سے جہاز پر دیگ سے گوشت نکالتے ہیں - (۳) دندانے دار سراون جس میں پہیے لگے ہوتے ہیں -

**tormentress, *n.*** : اذیت دینے والی -

**Tormina, *n.*** : قولنج

**Torn,** : دیکھو Tear -

**Tornado, *n.*** (pl. -oes) : (۱) زور کی آندھی جو تھوڑی سی دیر چلتی ہے ( مغربی افریقہ میں برسات کے آخر میں اور شروع

میں اور شمالی امریکا میں اپریل سے جولائی تک چلتی ھے ) - (۲) طوفان ؛ بوچھار ( نعرہ ھائے تحسین ونفرین یا پھینک کر مارنے کی چیزوں کی ) -

**tornadic**, *a.* : آندھی کا سا -

**Torous, toro'se**, *aa.* : (۱) ( نباتیات ) استوانی شکل کا جس میں جا بجا گومڑے پڑے ھوں ؛ گومڑے دار - (۲) ( حیوانیات ) گومڑے دار ؛ گومڑی دار -

**Torpedo**, *n.* ( pl.-oes) & *v. t.*: (۱) تار پیڈو مچھلی ( جو اپنی برقی قوت سے شکار کو بیحس کرکے مار لیتی ھے ) - (۲) ایک قسم کی سرنگ - (۳) ایک قسم کا پھٹنے والا گولہ - (۴) تارپیڈو؛ سگار کی شکل کی پھٹنے والی چیز جو پانی کے اندر اندر جاکر جہازمیں لگتی ھے اور پھٹ کر اسے اڑا دیتی ھے - (۵) تارپیڈو کے شکل کی موٹر کار - (۶) تارپیڈو مارنا ؛ تارپیڈو سے اڑانا - (۷) ( مجازاً ) ( کسی تحریک یا ادارے کو ) برباد کر دینا ؛ بے کار کر دینا -

*aerial t.*: ھوائی تارپیڈو ؛ جو ھوائی جہاز سے پھینکی جاتی ھے -

*t. -boat* : چھوٹی دخانی تیز رو کشتی جس میں سے تارپیڈو مارتے ھیں -

*t. (-boat), -catcher, t.- gunboat* : جہاز جو تارپیڈو کشتیوں کو گرفتار کرتا ھے ؛ تارپیڈو گیر -

*(t.-boat) destroyer* : چھوٹی تیز رو کشتی جس سے تارپیڈو کشتیاں گرفتار کرتے ھیں یا تارپیڈو مارتے ھیں ۔

*t. -net* : تارپیڈو جال ' جو تارپیڈو یا تارپیڈو کشتیوں سے بچنے کے لیے جہاز کے گرد لگا دیا جاتا ھے -

*t.-tube* : تارپیڈو نلکی ؛ جس میں رکھہ کر تارپیڈو مارتے ھیں -

**Torpid**, *a.* &*n.* : (۱) خوابیدہ : سویا ھوا ؛ بے حس و حرکت ( اس جانور کے لیے آتا ھے جو جاڑے بھر بے حس و حرکت پڑا رھتا ھے) - (۲) سن ؛ بے حس - (۳) سست ؛ متھا ؛ مجھول ؛ بے حس - (۴) ( جمع ) کشتیوں کی دوڑ جو آکسفورڈ کے کالجوں کے دوسرے نمبر کے کھویوں میں ایسٹر سے پہلے تعطیل کے زمانے میں ھوتی ھے - (۵) ( واحد ) کشتی جو اس دوڑ میں شریک ھو -

**torpidity, torpidness**, *nn.*: سستی ؛ کاھلی ؛ بے حسی -

**torpidly**, *adv.* : سستی یا بے حسی کے ساتھہ -

**torpify**, *v. t.*: بے حس کرنا ؛ بے حسی یا سستی طاری کردینا ؛ معطل کر دینا

**torpor**, *n.* : سستی یا بے حسی کی حالت -

**torporific**, *a.* : سستی یا بے حسی پیدا کرنے والی -

**Torps**, *n.* : ( بحری عامیانہ ) جہاز کا تارپیڈو افسر -

**Torquate(d)**, *aa.* : ( حیوانیات ) طوق دار ؛ کنٹھہ دار ( پرند جس کی گردن میں خاص رنگ یا خاص قسم کا حلقہ ھو ) -

**Torque(-k), torc**, *n.* : (۱) مروڑی دار طوق یا مالا ( جو قدیم گال قوم میں پہنی جاتی تھی ) - (۲) ( مکانک ) (-que) مروڑ ؛ وہ قوت جس سے کوئی چیز مروڑی جائے -

**Torrefy**, *v. t.* : ( کچی دھات یا دواؤں کو ) سکھانا ؛ بھوننا -

**torrefaction**, *n.*: سکھانا یا سکھایا جانا؛ بریان کرنا یا ھونا -

**Torrent**, *n.* : (۱) تیز دھارا ؛ سیل - (۲) تیز بہنے والی ندی ؛ نشیب میں تیزی سے گرنے والی ندی - (۳) بوچھار ( گالیوں ' سوالوں وغیرہ کی ) - (۴) سیلاب ' طوفان ( غم و الم کا ) -

**torrential** (-shl), *a.* : سیلاب کا سا ؛ تند و پر شور ؛ بہت زور کا -

**torrentially**, *adv.*: سیلاب کی طرح ؛ تندی اور تیزی سے ؛ بہت زور شور سے -

**Torricellian**, *a.* : (ٹاری چیلی ( کا ) ( *T. experiment* ) تجربہ جس نے ایک نلکی میں پارہ بھر کر ھوا کا دباؤ دریافت کیا تھا - اسی کی بنا پر مقیاس الھوا یا باد پیما ایجاد ھوا ) -

*T. tube* : ٹاری چیلی نلکی ؛ جس سے یہ تجربہ کیا جاتا ھے -

**Torrid**, *a.* : نہایت گرم ؛ حار ( خطہ وغیرہ ) -

*t. zone* : منطقۂ حارہ ؛ خطوط جدی اور سرطان کے درمیان کی سرزمین -

**torridity, torridness**, *nn.* : حدت ؛ سخت گرم ھونا -

**Torsel**, *n.* : (۱) بل دار یا مروڑی دار آرائشی کام - (۲) داسا ؛ لکڑی وغیرہ کا ٹکڑا جسے دیوار پر رکھہ کر بان ڈالتے ھیں -

**Torsion**(-shn), *n.* : (۱) بٹائی؛ بٹنا یا بٹا جانا ؛ مروڑا جانا - (۲) ( نباتیات ) مروڑی دار ھونا - (۳) ( طب ) عمل جراحی کے بعد شریانوں کے سروں کو موڑنا تاکہ خون بند ھو جائے ؛ تفتیل -

*t. balance* : مروڑ کانٹا ؛ جس میں تاریک بل دار تار کے ذریعے برقی قوتوں وغیرہ کا باریک فرق ناپا جاتا ھے -

**torsional**, *a.* : بل یا مروڑ کا -

**torsionless**, *a.* : بے مروڑ ؛ بے بل کا -

**torsionally**, *adv.* بل یا مروڑ دیکر -

**torsive**, *a.* : مروڑی دار -

**Torsk**, *n.* : کاڈ مچھلی کی قسم -

**Torso**, *n.* : (۱) مجسمے کا دھڑ ( سر اور ھاتھہ پاوں سے الگ ) - (۲) ادھورا کام ؛ نامکمل چیز ؛ کٹا ھوا ٹکڑا یا حصہ -

**Tort**, *n.* ( قانون ) ٹارٹ ؛ وہ ھرجہ جس سے کسی کو نقصان پہنچے اور جس کا ھرجانہ دیوانی میں مل سکے -

**Torticollis**, *n.* : ( طب ) صعر ؛ وجع مفاصل سے گردن کے عضلات کا اینٹھہ جانا ۔

**Tortile**, *a.* : (۱) بل کھایا ھوا ؛ مڑا ھوا ؛ خمیدہ - (۲) (نباتیات) مرغولہ دار ؛ کنڈلی دار -

**tortility**, *n.* : خمیدگی ؛ مرغولہ دار ھونا -

*Tortilla* ( -elya ), *n.* : مکئی کی روٹی -

**Tortious** ( -shus ), *a.* : ( قانون ) مجرمانہ -

**tortiously**, *adv.* : مجرمانہ طور پر -

**Tortoise** ( -tus, -toiz ), *n.* : (۱) کچھوا (خشکی اور دریا کا) - (۲) کنکھنا کچھوا ( *alligator t.*, ) - (۳) ( قدیم روما ) صف بندی جس میں سپاھی ڈھال سے ڈھال ملاکر دیوار سی بنالیتے تھے -

*t. -shell* : بعض کچھووں کا رنگ برنگ کا چتی دار خول جس کی کنگھیاں وغیرہ بنتی ھیں ۔

*t. -shell cat; butterfly* : سیاہ اور زرد چتیوں کی بلی یا تیتری -

**Tortuous**, *a.* : (۱) پیچ در پیچ - (۲) ( مجازاً ) ( پالسی وغیرہ ) پیچ دار ؛ چکر کی ؛ فریب آمیز ؛ کائیاں پن کی -

**tortuose**, *a.* : ( نباتیات ) مروڑی دار -

**tortuosity, tortuousness**, *nn.* : پیچیدگی ؛ پیچ دار ھونا ؛ فریب آمیز ھونا -

**tortuously**, *adv.* : پیچ در پیچ طریقے سے ؛ کائیاں پن سے ؛

فریب آمیز طریقے سے -

**Torture** ( -tsher ), *n. & v. t.* : (۱) تعذیب؛ سخت بسمانی اذیت جو کوئی بات قبول کرانے کے لیے دی جاتی ھے - (۲) شدید جسمانی یا روحانی اذیت - (۳) تعذیب دینا ؛ سخت اذیت پہنچانا - ( *tortured with neuralgia, tight boots, anxiety,* ) (۴) توڑ مروڑ دینا ؛ کھینچ تان کر کچھ کا کچھ بنا دینا (عبارت الفاظ وغیرہ یا ان کے معنی کو ) -

*instruments of t.* : آلہ ھائے تعذیب -

**torturable**, *a.* : قابل تعذیب -

**torturer**, *n.* : معذب؛ تعذیب دینے والا ؛ سخت اذیت دینے والا -

**torturingly**, *adv.* : تعذیب کے ساتھ؛ سخت اذیت دہ طریقے سے -

**torturous**, *a.* : پرتعذیب ؛ اذیت دہ ؛ تعذیبی -

**Torula**, *n.* ( pl.-ae ) : (۱) ککر متے یا کھمبی کی ایک قسم جو خمیر کی طرح ھوتی ھے - (۲) مدور جراثیم کا سلسلہ - (۳) چھوٹی کرسی ( پھول کی ) -

**toruliform**, *a.* : سلسلہ جراثیم کی شکل کا -

**Torus**, *n.* (pl. -ar) : (۱) نیم مدور حاشیہ ؛ خصوصاً ستون کی کرسی کا سب سے نچلا حصہ - (۲) پھول کی کرسی ؛ ڈنٹھی کا وہ حصہ جہاں سے پھول اگتا ھے - (۳) ( تشریح ) عضلات وغیرہ کا ابھرا ہوا حصہ ؛ مچھلی -

**Tory**, *n. & a.* : ٹوری ؛ انگلستان کی قدیم سیاسی پارٹی کا رکن جو موجودہ قدامت پسند ( کنسرویٹو ) پارٹی کی پیشرو تھی -

*T. Democrat* : ٹوری ڈیموکریٹ؛ وہ قدامت پسند جو جمہوریت کی طرف مائل ہو -

**toryism**, *n.* : ٹوری پارٹی کا اصول ؛ قدامت پسندی -

**-tory**, *suf.* : لاحقہ بمعنی *ory* -

**Tosh**, *n.* : (۱) ( عامیانہ ) فضول باتیں؛ مہمل گفتگو - (۲) ( کرکٹ؛ ٹینس ) گیند جو آسانی سے کھیلی جا سکے -

**Tosher**, *n.* : ( عامیانہ ) یونیورسٹی کا طالبعلم جس کا تعلق کسی کالج سے نہ ہو ؛ بیرونی طالبعلم -

**Toss**, *v. t. & i.* : (۱) پھینکنا ؛ اچھالنا ( خصوصاً ھتیلی پر رکھ کر )- (۲) (سانڈ وغیرہ کا) سینگ کی ٹکر سے دور پھینک دینا (شخص یا چیز کو) - (۳) بے پروائی سے پھینک دینا ؛ ڈال دینا - (۴) سکے کو اچھال کر اس کے چت یا پٹ گرنے سے کسی سوال کا فیصلہ کرنا - (۵) (ٹینس) اونچا مارنا؛ اچھالنا (گیندکو)- (۶) (حقارت یا خفگی کے طور پر ) سر کو جھٹکا دینا - (۷) ( کسی چیز کو ) کبھی ادھر ھٹانا کبھی ادھر ھٹانا - (۸) بے چینی سے پہلو بدلنا ؛ کروٹیں بدلنا - (۹) ( موجوں کا، جہاز یا درخت کی شاخ کا ) لہریں لینا؛ اٹھنا اور گرنا - (۱۰) سکے کا اچھالنا یا اچھالا جانا ؛ ٹوس - (۱۱) سر کا جھٹکا - ( *contemptuous t. of the head,* ) (۱۲) گھوڑے سے گرنا -

*full t.* : ( عامیانہ ) گیند جو اس طرح پھینکی جائے کہ بالکل وکٹ کے پاس گرے -

*pitch -&- t.* : دیکھو Pitch -

*take a t.* : گرنا گھوڑے سے -

*t. a pancake* : چلے کر کڑھی میں اچھال کر پلٹنا -

*t. off* : (۱) اک دم میں چڑھا جانا - (۲) جھٹ پٹ کر کے پھینک دینا ؛ ( کام ) چٹکی بجاتے میں کر ڈالنا -

*t. person in blanket* : کسی شخص کو کمبل میں ڈال کر اچھالنا -

*tosspot* : ( قدیم ) پکا شرابی -

*t. up* : (۱) سکے کو اچھالنا کسی بات کا فیصلہ کرنے کے لیے - (۲) کھانا جلدی سے پکا ڈالنا -

*t.-up* : (۱) سکے کا اچھالنا - (۲) مشتبہ امر؛ دبدھا کا معاملہ - ( *is quite a t.-up whether he comes or not* )

*win the t.* : ٹوس جیتنا ؛ سکہ اچھالنے کے بعد موافق فیصلہ ہونا -

**Tot**, *n.* : (۱) ننھا بچہ ( *tiny t.,* )- (۲) (بول چال) ایک گھونٹ شراب -

**Tot**, *n. & v. t. & i.* : (۱) ( بول چال ) وہ رقمیں جن کی میزان دینا ہو - (۲) (عموماً *up* کے ساتھ) میزان دینا؛ ( رقموں یا مدات کا ) بڑھتا جانا ؛ بڑھتا رھنا -

*t. up to* : میزان ہونا -

**Total**, *a. n., & v. t.* : (۱) کل؛ مجموعی ( *the t. number,* *t. tonnage, in t. ignorance*) (۲) قطعی؛ کامل - ( *sum t.* ) - (۳) میزان؛ میزان کل ؛ حاصل جمع - (۴) میزان لگانا ؛ میزان دینا - (۵) کل تعداد (—) ہونا - *the visitors totalled 131*: آنے والوں کی کل تعداد ۱۳۱ تھی -

*t. abstinence* : دیکھو Abstinence -

*t. eclipse* : خسوف کامل ؛ پورا گرہن

**totality**, *n.* : (۱) کلیت؛ مجموعیت - (۲) کل تعداد یا مقدار - (۳) پورے گرہن کی مدت -

**totally**, *adv.* : کلیتاً ؛ بالکل ؛ قطعاً -

**Totalize**, *v.t. & i.* : (۱) میزان معلوم کرنا ؛ میزان لگانا - (۲) ( گھڑ دوڑ میں ) میزانے ( *totalizer* ) سے حساب کرنا -

**totalization**, *n.* : میزان دینا یا دی جانا ؛ میزانے سے حساب کرنا یا کیا جانا -

**Totalizer**, *n.* : ایک آلہ جس سے گھڑ دوڑ کی شرطوں کی مجموعی رقم معلوم کی جاتی ھے اور وہ ان لوگوں پر تقسیم کردی جاتی ھے جنھوں نے جیتنے والے گھوڑے پر شرط لگائی تھی ؛ میزانہ -

**totalizator**, *n.* : میزانہ -

**Tote**, *n.* : ( عامیانہ ) *totalizer* کا مخفف -

**Tote**, *v.t.* : (امریکہ) پہنچانا، لے جانا (رسد وغیرہ) -

**Totem**, *n.* : (۱) ٹوٹم ؛ مظاھر فطرت میں سے کوئی چیز خصوصاً کوئی جانور یا پودا جسے شمالی امریکہ کے دیسیوں کے کسی قبیلے نے باطنی تعلق کے اعتقاد کی بنیاد پر اپنا نشان قرار دیا ہو - (۲) ٹوٹم کی شبیہہ یا بت -

*t.-post,* : ٹوٹم کا کھمبا ( جس میں ٹوٹم کھدا ہو یا لٹکا ہو )-

*t. stage* : ٹوٹم ( ماننے ) کی منزل ؛ کسی قوم کے ارتقا کی وہ منزل جس میں وہ ٹوٹم کو مانتی ہو -

**totemic, totemistic**, *aa.* : ٹوٹم کا؛ ٹوٹم کے عقیدے کا -

**totemism**, *n.* : ٹوٹم کا عقیدہ؛ وہ رسوم جو اس سے متعلق ھیں -

**totemist**, *n.* : اس قبیلے کا رکن جس میں کوئی ٹوٹم مانا جاتا ھے -

**Tother**, ( tu- ) *a.* & pron. : ( مزاحاً ) ( *tell one from the other* کی جگہ استعمال ہوتا ھے ) دو چیزوں میں فرق یا تمیز کرنا -

*totidem verbis*, **adv.** : انہیں الفاظ میں ؛ بدین الفاظ -

*toties quoties*, ( or toshies kwoshies ), *adv.* : ہر مرتبہ ؛ ہر بار ( *offer was refused t.q.* ) -

*to'to cae'lo* ( se- ) **adv.** : (۱) بہت زیادہ - (۲) بالکل -

*differ t. c.* : زمین آسمان کا فرق ہونا -

**Totter**, *v.i.* : (۱) پیر لڑکھڑانا - (۲) لڑکھڑاتے ہوئے چلنا ( خصوصاً چھوٹے بچوں کا ) -؎ (۳) ( مینار اور مجازاً سلطنت نظام وغیرہ کا ) گرتی ہوئی دیوار ہونا ؛ گرنے کے قریب ہونا ؛ بربادی کے قریب ہونا -

*tottering* : لڑکھڑاتے ہوئے ( قدم ) -

**totterer**, *n.* : لڑکھڑانے والا -

**totteringly**, *adv.* : لڑکھڑاتے ہوئے -

**tottery**, *a.* : (۱) لڑکھڑاتا ہوا؛ لغزاں - (۲) کاجوبھوجو ؛ نہایت کمزور -

**Toucan** ( tookah'n, too'kn ), *n.* : امریکا کے گرم سیر خطے کا پرند جس کی چونچ بہت بڑی ہوتی ہے -

**Touch** ( tutsh ) *v.t. & i.* : (۱) ( کسی چیز سے ) ملا ہوا ہونا ؛ متصل ہونا ؛ چھونا ؛ لگنا ؛ مس ہونا - (۲) چھونا ؛ مس کرنا؛ لگانا ؛ ہاتھ لگانا - (۳) دو چیزوں کو ایک دوسرے سے مس کرنا ؛ چھوانا - (۴) ( ہندسہ ) مماس ہونا - (۵) آہستہ سے دبانا ؛ ہلانا ؛ بجانا وغیرہ (*he touched the bell*) - (۶) ( باجے کے تار یا پردوں کو ) چھیڑنا - (۷) ( مو قلم یا پینسل سے یا تصویر میں ) ہلکے خطوط کھینچنا ؛ خط و خال بنانا - (۸) ہاتھ پہنچنا ؛ چھوسکنا ( *can just t. the ceiling* ) - (۹) ( کسی خوبی میں ) برابری کرنا ؛ ٹکر کا ہونا ؛ پہنچنا - (۱۰) اثر کرنا ؛ ( دل کو ) لگنا ( *it touched me to the heart,* ) (۱۱) - نشتر یا تیر کی طرح لگنا ؛ سخت ناگوار ہونا (*was visibly touched by her appeal*) - (۱۲) کسی موضوع سے سرسری طور پر بحث کرنا ؛ ضمناً ذکر کردینا ؛ اچٹتی سی نظر ڈالنا - (۱۳) تعلق ہونا - (۱۴) ( عموماً منفی جملوں میں ) ہاتھ لگانا ؛ واسطہ رکھنا - (۱۵) خفیف سا نقصان پہنچانا ( *flowers are a little touched with the east wind* ) - (۱۶) ( ایک چیز میں دوسری چیز کا ) ہلکا سا رنگ پیدا کرنا ؛ چاشنی دینا - (۱۷) ( منفی جملوں میں ) کچھ کرسکنا ؛ کچھ کام دینا - (۱۸) ( *for* کے ساتھ ) وصول کرنا ؛ قرض لینا ( رقم ) ( *touched me for £ 50* ) -

*brass polish won't t. these candlesticks* : پیتل کی پالش ان شمع دانوں میں کچھ کام نہیں دیگی -

*can just t. bottom* : ( دریا کی ) تہ میں پیر لگتے ہیں -

*couldn't t. the algebra paper* : میں الجبرا کے پرچے کو بالکل نہیں کرسکا -

*dare not t. beer* : کیا مجال کہ بیر کو ہاتھ لگائے -

*I never touched him* : میں نے تو اسے ہاتھ بھی نہیں لگایا یعنی اسے مارا نہیں یا کسی طرح کا نقصان نہیں پہنچایا -

*morality touched with emotion* : وہ اخلاق جس میں جذبات کی چاشنی ہو -

*no one can t. him for purity of style* : اسلوب بیان کی پاکیزگی میں کوئی اس کو نہیں پہنچتا -

*refuses to t. breweries* : بیر کے کاروبار کو ہاتھ لگانا نہیں چاہتا -

*the question touches you nearly* : اس بات کا تم سے بہت تعلق ہے -

*t. at* : ( جہاز رانی ) ٹھہرنا ، جانا ( جہاز کا بندرگاہ وغیرہ ) -

*t. bottom* : دیکھو Bottom -

*t. down* : ( فٹ بال ) گیند کو اپنے یا حریف کے گول کے پیچھے چھولینا -

*touched* : جس کے دماغ میں کسی قدر خلل ہو؛ سنکی؛ خبطی -

( *it* ) *touched him home* : یہ بات اسے تیر کی طرح لگی -

*touched him to the quick* : (۱) اس کی چوٹ یا زخم کو چھو دیا - (۲) دل پر نشتر مارا ؛ سخت رنج پہنچایا -

*touched his hat* : ( ٹوپی کو ہاتھ لگاکر ) سلام کیا -

*t. off* : (۱) ( کسی چیز کا ) خاکہ جھٹ پٹ کھینچ دینا - (۲) چلا دینا (توپ) - (۳) ٹیلیفون کی گفتگو ختم کردینا ، بند کر دینا -

*t. on or upon* : کسی موضوع پر مختصر سی بحث کرنا ؛ سرسری نظر ڈالنا -

*t. pitch* : ناپاک کام یا ناپاک شخص سے تعلق رکھنا -

*t. the spot* : سمجھ جانا کہ کس بات کی ضرورت ہے ؛ جس بات کی ضرورت ہے وہی کرنا -

*t. up* : (۱) درست کرنا ؛ مکمل کرنا ؛ جو کمی رہ گئی ہو پوری کرنا ( تصویر، عبارت وغیرہ میں ) - (۲) گھوڑے کو تیز کرنے کے لیے چابک لگانا - (۳) حافظے کو ایڑ لگانا -

*t. wood* : بڑا بول بولنے کے بعد انتقام کی دیوی کے قہر سے بچنے کے لیے لکڑی کو چھو لینا -

*touchwood* : بچوں کا کھیل جس میں ایک دوسرے کا پیچھا کرتا ہے اور بھاگنے والا لکڑی کوچھو لے تو تعاقب سے محفوظ ہوجاتا ہے ؛ ( دوسرے معنی دیکھو *touch* کی تحت میں ) -

*was touched by the king* : بادشاہ نے اسے ہاتھ لگایا ( یہ کنٹھ مالا کا علاج سمجھا جاتا تھا ) -

*wouldn't t. him with a barge-pole* : اس کے سائے سے پرہیز کرتا ہوں -

**touchable**, *a.* : (۱) جو چھوا جا سکے - (۲) محسوس -

**Touch**, *n.* : (۱) چھونا یا چھوا جانا ؛ مس؛ لمس - (۲) چھونے کی قوت ؛ لامسہ - (۳) مو قلم یا پنسل کا ہلکا سا خط ( *added a few tt.,* ) - (۴) خفیف سی مقدار ؛ پٹ ؛ خفیف سا اثر یا رنگ ( *wants a t. of salt, a t. of irony* ) - (۵) باجے کے پردوں کو چھیڑنے کا طریقہ - (۶) باجے کی ٹھک ( *piano is wanting in t.* ) - (۷) کاریگر کا طریقہ ؛ ہاتھ - (۸) مصنف کا طرز تحریر؛ قلم - (۹) روابط ؛ تعلقات ( ملنے جلنے ، خط و کتابت وغیرہ کے ) - (۱۰) مقناطیس سے بار بار مس کرکے فولاد کو مقناطیس بنانا- (۱۱)(قدیم)کسوٹی؛ امتحان(*put it to the t.,*)- (۱۲) ( طب ) ٹٹول کر اعضا کی کیفیت دیکھنا ؛ خصوصاً دائی یا ڈاکٹر کا پیٹ دیکھنا - (۱۳) ( فٹ بال ) وہ جگہ جو فیلڈ کے کناروں اور گول کے توسیع شدہ خطوط کے درمیان ہوتی ہے -

*finishing tt.* : (۱)آخری خطوط(جن سے تصویر مکمل ہوتی ہے) - (۲)آخری درستی (جس سے کام کی رہی سہی کمی پوری ہوجائے) -

*has a light t.* : اس کا قلم سبک ہے یعنی طرز تحریر سادہ اور بے تکلف ہے -

*has a light t. on piano* : پیانو بجانے میں اس کی انگلیاں بڑی ہلکی ھیں -

*keep in t.* : (with کے ساتھہ) ملتے جلتے رہنا ؛ خط و کتابت جاری رکھنا ؛ حالات سے با خبر رہنا -

*near t.* : بال بال بچنا -

*royal t.* : باد شاہ کا ھاتھہ لگا دینا جو کنٹھہ مالا کا علاج سمجھا جاتا تھا -

*the Nelson t.* : نیلسن کا مخصوص طریق کار ؛ نیلسن کا انداز-

*t. -&- go* : مشتبہ ؛ مخدوش ؛ خطرے کی حالت میں -

*a t. -&- g. business* : مخدوش معا ملہ -

*it was t. -&- go whether we got past* : یہ امر مشتبہ تھا کہ ھم گزر جائیں گے یا نہیں -

*we were t. -&- go all the time* : ھم برابر خطرے کی حالت میں تھے -

*t. -body, -corpuscle* : لمسی جسم یا جسمہ ( جس کا تعلق چھونے سے ھو ) -

*t. -down* : گیند کو اپنے یا حریف کے گول کے پیچھے چھونا -

*t. -hole* : توپ کے مسالے کا سوراخ ( جس میں رنجک رکھہ کر توپ چلاتے ھیں ) -

*t. -in- goal* : چاروں کونے جو فیلڈ کے کناروں اور گول کے خطوط سے محدود ھوتے ھیں -

*t. -last* : بچوں کا ایک کھیل -

*t. -needle* : کسوٹی سوئی ؛ سونے کے مرکب کی سوئی جسے دوسری دھاتوں سے مقابلے کے لیے کسوٹی پر کستے ھیں -

*t. -paper* : شورہ پلایا ہوا کاغذ جو توپ چلانے میں فتیلے کے طور پر استعمال ھوتا ھے -

*touchstone* : کسوٹی ؛ محک -

**touchwood** : پلپلا مادہ جو لکڑی سے بنتا ھے اور دیا سلائی کے طور پر استعمال ھوتا ھے ؛ لکڑی کا سوختہ -

**touchless,** *a.* : جس میں چھونے کی قوت نہ ھو -

**Toucher,** *n.* : ( touch ) کا اسم فاعل -

*as near as a t.* : قریب قریب -

*near t.* : تصادم وغیرہ سے بال بال بچنا -

**Touching,** *a. & prep.* : رقت انگیز ؛ دل پر اثر کرنے والا ؛ جس پر ترس یا قلق آئے ( *a t. incident* ) -

**touchingly,** *adv.* : رقت انگیز طریقے سے ؛ پر اثر طریقے سے -

**touchingness,** *n.* : رقت انگیزی

**Touchy,** *a.* : زود رنج ؛ زود حس ؛ چھوئی موئی -

**touchily,** *adv.* : زود رنجی سے -

**touchiness,** *n.* : زود رنجی ؛ زود حسی -

**Tough** ( tuf ), *a.* : (۱) سخت ؛ چمڑا ( گوشت یا اور کوئی چیز جس میں لچک ھو مگر اس کا توڑنا یا کاٹنا مشکل ھو ) - (۲) کڑی ( مٹی وغیرہ ) - (۳) جفا کش ؛ مضبوط - (۴) ضدی ؛ اڑیل - (۵) مشکل ؛ کٹھن ( *found it a t. job* ) - (۶) ( بول چال ) بری ( قسمت وغیرہ ) - (۷) ( امریکا ) ( عامیانہ ) بد معاش -

**toughen,** *v. t. & i.* : سخت کرنا ؛ سخت ھونا -

**toughish,** *a.* : کسی قدر سخت ؛ کسی قدر دشوار -

**toughly,** *adv.* : سختی سے -

**toughness,** *n.* : سختی ؛ دشواری -

**Toupee** ( too- ), *n.* : مصنوعی بالوں کا گچھا ( سر کے اس حصہ میں جو گنجا ھو لگا لیتے ھیں ) -

*Toupet* ( too'pa ), *n.* : مصنوعی بالوں کا گچھا سر کے اگلے حصے میں لگانے کے لیے -

**Tour** ( toor ), *n. & v. i. & t.* : (۱) بہت سے مقامات کا سفر ؛ دورہ ؛ سیاحت ؛ سیاحتی سفر - (۲) چھوٹا سا تفریحی سفر ؛ گشت (۳) - ( *a t. of observation through the town* ) ( فوج ) ڈیوٹی کی مدت ؛ ایک چھاونی میں رھنے کی مدت - (۴) دورہ کرنا ؛ سیاحت کرنا ( ملک وغیرہ کی ) ( *make t.* ) - ( *through, about &c.*

*the grand t.* : ( تاریخ ) سفر یورپ یعنی فرانس ، اٹلی وغیرہ کی سیاحت تکمیل تعلیم کی غرض سے -

*tourer* : سیاح موٹر کار -

**Touraco**(toorko), *n.* : بڑی قسم کا افریقی پرند جس کے پر ارغوانی اور سبز ھوتے ھیں اور سر پر اونچی سی کلغی ھوتی ھے -

**Tourbillion** (toor-), *n.* : ایک قسم کی آتشبازی جو ھوا میں چکر کھاتی ھے ؛ ھوائی -

**Tourist,** *n.* : سیاح ؛ سیر و سفر کرنے والا -

*t. ticket* : سیاحی ٹکٹ جو رعائتی قیمت پر ملتا ھے ؛ خصوصاً طویل مدت کا واپسی ٹکٹ -

**Tourmalin(e)** (toor-), *n.* : ترملین ؛ ایک برقی قوت رکھنے والی معدنی شے جس کے مختلف رنگ ھوتے ھیں اور نگینے کے طور پر استعمال ھوتی ھے -

*t. granite* : پتھر جس سے ترملین نکلتی ھے -

**Tournament** , *n.* : (۱) ( تاریخ ) سپہ گری کی نمائش جس میں دو فریق گھوڑوں پر کند ھتیاروں سے مقابلے کرتے تھے - (۲) ( ورزشی اور مجلسی کھیلوں کا ) عام مقابلہ ؛ دنگل ؛ منت -

**Tournay,** *n.* : چھپا کپڑا جس سے گدوں وغیرہ کے غلاف بنتے ھیں -

**Tourney,** *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( تاریخ ) سپہ گری کی نمائش ( دیکھو Tournament ) - ( ۲ ) اس نمائش میں حصہ لینا -

**Tourniquet,** *n.* : لہو روک ؛ ایک آلہ جس میں پیچ کسنے سے شریانوں کا لہو بہنا موقوف ھوجاتا ھے -

*Tournure* (toornur or as F) *n.* : ( ۱ ) خم ؛ گولائی - ( ۲ ) گدی ( جو عورتوں کی پوشاک میں رکھی جاتی ھے تاکہ کولے سڈول معلوم ھوں ) -

**Tousle** (tow'zl), *v. t.* : کھسوٹنا ؛ بکھیر دینا ؛ الجھا دینا ( خصوصاً بالوں کو ) -

**Tous-les-mois**(toolamwah') *n.* : نشاستہ جو ایک عقیق البحر کی گانٹھہ سے نکالا جاتا ھے اور غذا کے طور پر استعمال ھوتا ھے -

**Tousy**('zi), *a.* : جھبرے ؛ پریشان ؛ بکھرے ھوئے ؛ الجھے ھوئے (بال) -

**Tout** (towt), *v. i. & n.* : ( ۱ ) دلالی کرنا - ( ۲ ) گھڑ دوڑ کے گھوڑے کی چال ڈھال پر جب کہ وہ زیر مشق ھو نگاہ رکھنا اور اس کی خبریں لوگوں کو پہنچانا ؛ گھڑ دوڑ کی دلالی کرنا - (۳) دلالی - ( ۴ ) دلال -

*Tout court* ( too koor ) , *adv.* : بغیر تشریح یا تفصیل کے ؛ خالی ؛ فقط -

*addressed him as professor t. c.* : فقط پروفیسر کہہ کر

خطاب کیا -

*Tout ensemble* (F), n. : دیکھو Ensemble -

**Tow**(to) v. t. & n. : (۱) کھینچنا (کشتی کو دوسری کشتی کا یا گھوڑے وغیرہ کا کنارے پر سے) - (۲) (اپنے پیچھے) کھینچتے یا گھسیٹتے لے چلنا - (۳) جال ڈال کر (پانی کے) اوپر اوپر کھینچنا - (۴) (پیچھے) کھینچنا یا کھینچا جانا -

*take, have in t.* : (مجازاً) نکیل ہاتھہ میں ہونا ؛ قابو میں کرنا یا ہونا

*tow (ing)-line,-rope* : کشتی کھینچنے کی رسی یا رسا -

*tow(ing)-path* : (دریا یا نہر کے کنارے) کشتی کھینچنے کی پٹری -

**towage**, n. : کشتی کھنچائی ؛ کھینچنے کا فعل یا اس کی اجرت -

**Tow**(to), n. : سن یا سنئی کا موٹا سا جھونٹا یا ریشہ -

**towy**, a. : سن کے موٹے ریشوں کا یا ان جیسا -

**Toward**(to'erd) a. : (قدیم) مستعد ؛ تربیت پذیر -

**towardly**, a. : مستعدی سے -

**towardness**, n. : (قدیم) استعداد ؛ تربیت پذیری -

**Towards, Toward**(tordz, to'erdz, towordz), prep. : (۱) (کے ساتھہ زیادہ تر نثر اور بول چال میں آتا ھے) کی سمت ؛ کی طرف ؛ کی جانب ؛ کے رخ (*looks t. the sea*) - (۲) کے متعلق ؛ کی نسبت (*felt some animosity t. him, his attitude t. Home Rule*) - (۳) واسطے ؛ بہ غرض (*saved something t. his education*) - (۴) کے قریب (*t. noon, t. the end of our journey*) - (۵) *adv.* کے طور پر (قدیم) قریب ؛ نزدیک (*feast is t.*) -

*to usward* : (قدیم بائبل) ہمارے ساتھہ ؛ ہماری طرف -

**Towel**, n. & v. t. & i. (-ll-) : (۱) تولیہ - (۲) تولیہ سے اپنا بدن پونچھنا - (۳) (عامیانہ) ٹھونکنا ؛ مارنا ؛ مرمت کرنا -

*lead t.* : (قدیم عامیانہ) گولی بندوق کی -

*oaken t.* : ڈنڈا ؛ سونٹا -

*roller t.* : لپٹواں تولیہ جو گھومنے والی سلاخوں کے گرد لپٹا ہوتا ھے -

*throw in the t.* : (مکہ بازی سے لیا گیا ھے) ہار مان لینا -

*t.-horse* : لکڑی کی گھوڑی تولیہ رکھنے کے لیے -

**towelling**, n. : (۱) تولیہ سے بدن پونچھنا - (۲) تولیہ کا کپڑا -

**Tower**, n. & v. t. : (۱) مینار ؛ لاٹ - (۲) (مجازاً) حامی ؛ قلعہ ؛ حصار - (۳) (مجازاً) پشت پناہ - (۴) (گرد و پیش سے) بہت بلند ہونا ؛ پہاڑ کی طرح کھڑا ہونا (عمارتوں کا) ؛ ممتاز و برتر ہونا (اشخاص کا) - (۵) (عقاب وغیرہ کا) فضا میں اونچا ہونا ؛ اڑنا ؛ ہوا میں کھڑا ہوا ہونا ؛ (زخمی پرند کا) تیر کی طرح اوپر کو اڑنا -

*martello t.* : دیکھو Martello -

*the T. (of London)* : لندن ٹاور ؛ لندن کی وہ عمارت جو پہلے قلعے کے طور پر پھر شاہی قیدیوں کے رکھنے کے لیے استعمال ہوتی تھی ؛ اب ان میں سلاح خانہ اور عجائب خانہ ھے -

*t. of strength* : پشت پناہ ؛ حامی ؛ غمخوار وغیرہ -

*towering* : بلند ؛ اونچا ؛ سر بہ فلک -

*a towering anger, passion* : شدید غصہ ؛ جذبہ -

*towers above his contemporaries* : اپنے معاصرین میں سب سے ممتاز ھے -

*water t.* : (۱) پائپ جسے کھڑا کرکے بلندی سے آگ بجھانے کے لئے پانی ڈالتے ھیں - (۲) پانی کے اونچے خزانے کا ستون -

**towered**, a. : مینار دار -

**towery** a. : مینار کا سا -

**Town**, n. : (۱) (تاریخ) آبادی جس کے گرد فصیل یا باڑ ہو - (۲) قصبہ ؛ وہ بستی جو گاؤں سے بڑی ہو مگر شہر نہ قرار دی گئی ہو - (۳) اہل قصبہ ؛ قصبے کے لوگ (*the whole t. knows of it*) - (۴) (the کے بغیر) لندن یا وہ شہر جو متکلم سے قریب تر ہو (*went up to t. (London) from York*) -

*county t.* : دیکھو County -

*is the talk of the t.* : سارے قصبہ میں مشہور ھے -

*man about t.* : شہر کا بے فکرا (خصوصاً لندن کا) -

*paints the t. red* : دیکھو Paint -

*t. & gown* : دیکھو Gown -

*t. clerk* : مینوسپلٹی کا منشی -

*t. council* : مینوسپلٹی کی مجلس عامہ -

*t. councillor* : مینوسپلٹی کی مجلس عامہ کا ممبر -

*t. crier* : دیکھو Crier -

*t. hall* : ٹاون ہال ؛ مینوسپلٹی کا دفتر اور عام جلسہ گاہ -

*t. house* : کسی شخص کا شہر کا مکان (country house کی ضد) -

*t. major* : (تاریخ) قلعے کا اعلی انتظامی افسر -

*townsfolk* : (۱) کسی قصبے کے باشندے - (۲) قصباتی لوگ -

*townsman* : قصبے کا رھنے والا -

*townspeople* : کسی قصبے کے لوگ ؛ اہل قصبہ -

**townless**, a. : بے شہر کا -

**townlet**, n. : چھوٹا قصبہ -

**townward**, a. : قصبے یا شہر کے رخ کا -

**townward (s)**, adv. : شہر یا قصبے کی جانب -

**Townee**, n. : (آکسفورڈ اور کیمبرج یونیورسٹی والوں کی اصطلاح) شہر والا ؛ شہر کا رھنے والا جو یونیورسٹی کا رکن نہ ہو -

**Township**, n. : (۱) (تاریخ) کسی کلیسائی حلقے یا جاگیردار کے علاقے کی آبادی - (۲) چھوٹا سا گاؤں یا قصبہ جو بڑے کلیسائی حلقے کا ایک حصہ ہو ؛ بڑے کلیسائی حلقے کا ماتحت حلقہ - (۳) (امریکا و کناڈا) ضلع کا پرگنہ جسے بلدی اختیارات حاصل ہوں ؛ چھہ میل کے گردے کا علاقہ - (۴) (آسٹریلیا) وہ موقع جہاں بستی بسائی جارھی ہو -

**Toxaemia** (-kse-), n. : تسمیم الدم ؛ خون میں زہر پھیلا جانا -

**Toxic**, a. : (۱) زہر کا ؛ سمی (*t. symptoms*) - (۲) زہریلا ؛ زہر آلود - (۳) جو زہر سے پیدا ہو ؛ تسمیمی (*t. anaemia, epilepsy*) -

**toxically**, adv. : زہر کی طرح ؛ سمی طور پر ؛ تسمیمی طور پر -

**toxicant**, n, & a. : (۱) سم ؛ زہر - (۲) سمی ؛ زہریلا -

**toxicological**, a. : سمیاتی -

**toxicologically**, adv. : سمیات کی رو سے یا اس کے مطابق -

**toxicologist**, n. : ماہر سمیات -

**toxicology**, *n.* : سمیات -

**toxicomania**, *a.*: زهر مانیا ؛ زهر کا خوف جو خبط کی حد تک پهنچ جاے -

**toxicosis**; *n.* . حالت تسمیم -

**toxiphobia**, *n.*: زهر کی هیبت ؛ زهر کا حد سے زیادہ ڈر جو دل میں بیٹھ گیا هو

**Toxin**, *n.* : سم؛ زهر: خصوصاً وہ زهر جو کسی جرثومے کے ذریعے جسم میں پهنچے اور کسی خاص مرض کا باعث هو -

**Toxophilite**, *n.* & *a.* : تیر اندازی کا شائق؛ تیر اندازی سیکھنے والا -

**toxophilitic**, *a.* : - تیر اندازی کے شوق یا مشق کے متعلق

**Toy**, *n.* & *v. i.* : (۱) کھلونا ؛ محض دل بهلانے کی چیز ؛ محض کھلونا (*a spintharíscope is a pretty t.*) - (۲) کھیل؛ وہ کام جو سرسری طور پر بے پروائی سے کیا جاے- (۳) شوق کی چیز؛ شوق (*she makes a t. of housekeeping*) - (۴) کھیلنا ؛ دل بهلانا؛ غیر سنجیدہ باتیں کهنا ؛ غیر سنجیدہ حرکتیں کرنا -

*t. -box* : کھلونے رکھنے کا صندوقچہ -

*t. dog, spaniel, terrier* : چھوٹی قسم کے کتے جو شوقیہ یا اعجوبے کے طور پر رکھے جاتے هیں -

*t. soldier*: (۱) کھلونے کا سپاهی- (۲) احدی سپاهی؛ اس فوج کا سپاهی جسے کبھی لڑنا نہ پڑتا هو -

*t. with* : کسی شے سے کھیلنا ( پیار سے )؛ کوئی کام سرسری طور پر بے پروائی سے کرنا (*toyed with a plate of straw-berries,*)-

**toyingly**, *adv.* : پیار سے ؛ بے پروائی سے -

**Tra-**, pref. : ان الفاظ کے پہلے جو حرف صحیح سے شروع هوتے هیں *trans* کی جگہ آتا هے - دیکھو ( *trans* ) -

**Trabeation** *n.* : عمارت میں (محراب وغیرہ سے نہیں بلکہ ) کڑیوں سے کام لینا

**trabeate** (d) *aa.* : کڑیوں کی -

**Trabecula**, *n.* ( pl. -ae ) : (۱) ( تشریح ) ایک پٹی جو جوڑنے والی نسوں کو سهارا دیتی هے ؛ اجوزہ - (۲) ( نباتیات ) دھاری یا پٹی؛ گنڈا -

**trabecular**; *a.* : (۱) اجوزی - (۲) گنڈے کی یا گنڈے کی سی-

**trabeculate**(d), *aa.* : (۱) اجوزہ دار - (۲) گنڈے دار -

*Tracasseries* (-re), *n.* pl. : چھوٹی چھوٹی سی الجھنیں اور پریشانیاں -

**Trace**, *v. t.* & *n.* : (۱) بنانا ؛ ڈول ڈالنا ؛ کھینچنا ؛ خاکہ کھینچنا ؛ ( حروف ) دقت سے لکھنا ؛ خاص اهتمام سے لکھنا (*traceed out plan of the district, traced the words with a shaking hand, the policy traced ( out ) by him was never followed*) - (۲) ( نیز ) ( *over* ) نقشے یا تصویر کا عکس اتار نا ؛ چربا اتارنا - (۳) کھوج لگانا ؛ سراغ لگانا ( جانور یا آدمی) ؛ پالینا ( کھوج یا قدموں کا نشان) - (۴) (قدیم) ( عمارت ، سڑک وغیرہ کا ) موقع اور عرض و طول معلوم کرلینا ( بچے کھچے نشانات سے ) - (۵) پتہ چلالینا ؛ اندازہ کر لینا (*his resentment can be clearly traced*)-(۶) چلنا (راستے پر ) - (۷) سراغ ؛ کھوج ؛ نشان ؛ نشان قدم - (۸) نشان ؛ آثار؛ (۹) ( بیجا استعمال ) خفیف سی مقدار ؛ پتہ -

*I cannot t. any letter of the date* : مجھے اس تاریخ کے کسی خط کا پتہ نہیں چلتا ( اکثر مراد یہ هوتی هے کہ میرے پاس اس تاریخ کا کوئی خط نہیں پهنچا) -

*t. back* : سلسلہ پهنچانا ( واقعات وغیرہ کا ابتدا کی طرف )

*tracing* : عکس یا چربا جو کاغذ یا کپڑے پر اتارا گیا هو -

*tracing-cloth* : عکس یا چربے کا کپڑا

*tracing-paper* : عکس یا چربے کا کاغذ ( جو تارپین کا تیل وغیرہ لگا کر شفاف کر لیا جاتا هے ) -

**traceable** : سراغ پذیر ؛ قابل سراغ -

**traceability**, *n.* : قابل سراغ هونا ؛ سراغ پذیری -

**traceableness**, *n.* : سراغ پذیری ؛ قابل سراغ هونا -

**traceably**, *adv.* : اس طرح کہ سراغ چل سکے ؛ قابل سراغ طور پر -

**tracer**, *n.* : (۱) عکس اتارنے والا ؛ خاکہ کھینچنے والا - (۲) سراغ لگانےوالا (کھوئی هوئی چیزوں کا)- (۳) (کپڑے پر ) چربا اتارنے کا آلہ - (۴) ( *tracer shell*) سراغی گولہ جس کے پیچھے دھویں کا دنبالہ سا بن جا تا هے -

**traceless**, *a.*: بے نشان ؛ بے سراغ -

**tracelessly**, *adv.* : بغیر سراغ چھوڑے هوئے -

**Trace**, *n.* : راس ( جس سے گھوڑا گاڑی کھینچتا هے ) -

*in the tt.* : جتا هوا ؛ ( مجازاً ) کام میں لگا هوا -

*kick over the tt.* : (۱) گھوڑے کا منھہ زوری کرنا ؛ بے قابو هو جانا - (۲) ( انسان کا ) سرکشی کرنا ؛ نافرمانی کرنا -

**Tracery**, *n.* : (۱) پتھر کے کٹاؤ کا ارائشی کام ( خصوصاً جو گوتھک طرز کی کھڑکیوں سے اوپر بنا یا جا تا هے)- (۲) قدرتی نقش و نگار ( خصوصاً کیڑوں کے پروں کے ) ۔

**traceried**, *a.* : کٹاؤ کے کام کا ؛ جس پر کٹاؤ کا کام هو

**Trachea** (-k; or tra'k-) *n.* ( pl. -ae ) : (۱) هوا کی نالی ؛ قصبہ هوا ( جو حلق کے اندر هوتی هے ) - (۲) کیڑوں کی هوا کی نالی - (۳) ( نباتیات ) نالی ؛ ظرف -

**tracheal, trachean**, *aa.* : هوا کی نالی کا -

**tracheate**, *a.* : جس میں هوا کی نالی موجود هو -

**tracheo-comb.** (جزو ترکیبی) -

**tracheocele**, *n.* : گھینگھا -

**tracheotomy**, *n.* : هوا کی نالی کا عمل جراحی -

**tracheitis**; *n.* : هوا کی نالی کا ورم -

**Trache'lo-(-k-)**, *in comb.* : ( یونانی لفظ trakhelos بہ معنی گردن ) کی ترکیبی صورت ) گردن کا -

**Trachoma**(-k-), *n.* : حثر ؛ آنکھ کی بیماری جس میں پپوٹے میں دانے نکل آتے هیں -

**trachomatous**, *a.* : مبتلائے حثر -

**Trachy**,(-k-) *in comb* : یونانی لفظ trakhus بہ معنی " درشت " یا سخت کی ترکیبی صورت -

**trachyphonia**, *n.* : گلا بیٹھ جانا ؛ آواز کی کرختگی -

**Trachyte** (-kit), *n.*: - هلکے رنگ کی کھردری آتش فشاں چٹان

**trachytic**, *a.* : اس چٹان کا -

**Track**, *n.* &*v.t.*&*i.* : (۱) لیک؛ جرنشان قدم سے بن جائے-(۲)(جمع) قدم کے نشان ؛ چلنے کے نشان - (۳) طریقہ ؛ روش؛ راہ - (۴) پگ

ڈنڈی ؛ رستہ ؛ (مجازاً) زندگی کی (مقررہ) روش - (۵) گھوڑ دوڑ کا رستہ (جو خاص طور سے تیار کیا جاتا ھے) - (۶) ریل کی سڑک ؛ لائن ؛ پٹری - (۷) لچک دار پٹری جو ٹریکٹر وغیرہ میں لگی ھوتی ھے اور وہ اسی پر چلتا ھے - (۸) گاڑی کے پہیوں کے درمیان (عرضی) فاصلہ - (۹) (جانور وغیرہ کا) کھوج لگانا ؛ پاؤں کے نشان دیکھتے ھوئے چلنا - (۱۰) پتہ چلا لینا ؛ کھوج لگا لینا (واقعات وغیرہ کا) - (۱۱) (رسی سے) کھینچنا ؛ کھینچ کر لے چلنا (کشتی کو کنارے پر سے) - (۱۲) (پہیوں کا) اس طرح چلنا کہ پچھلا اگلے کی لیک پر رھے -

*am on his tt.* : (۱) میں اس کے تعاقب میں ھوں - (۲) (مجازاً) میں نے اس کے ارادے یا کارروائی کا سراغ پالیاھے-

*beaten t.* : پامال رستہ ؛ بندھا ھوا طریقہ ؛ پرانی لکیر

*cinder-t.* : کٹے ھوئے کوئلے کا رستہ دوڑنے والوں کے لیے -

*in one's tt.* : (عامیانہ) وھیں پر ؛ وھیں کی وھیں -

*keep t. of* : کسی چیز کی رفتار یا نشوونما پر نظر رکھنا -

*make tt.* : (عامیانہ) بھاگ جانا ؛ رفو چکر ھو جانا ؛ لمبا ھونا -

*make tt. for* : (عامیانہ) تعاقب کرنا ؛ پیچھا کرنا -

*off the t.* : صحیح رستے سے الگ ؛ غلط رستے پر ؛ (مجازاً) موضوع بیان سے ھٹا ھوا -

*single, double t.* : اکہری ؛ دھری لائن -

*t.-clearer* : وہ آلہ جو انجن یا کھیت کاٹنے کی مشین کے آگے یا پیچھے رستہ صاف کرنے کے لیے لگا ھوتا ھے -

*t. down* : پاؤں کے نشان دیکھتے ھوئے جا پہنچنا ؛ کھوج لگا کر پکڑ لینا -

**tracked**, *a.* : پٹری دار ؛ جس میں لچک دار پٹری لگی ھو -

**tracker**, *n.* : (۱) کھوج لگانے والا - (۲) کشتی کو کھینچنے والا - (۳) ارگن باجے کا ڈنڈا

**trackless**, *n.* : (۱) جس میں کوئی رہ گزر نہ ھو ؛ ناگزار (جنگل وغیرہ) - (۲) بے پٹری کی ٹریم وغیرہ - (۳) بے سراغ ؛ بے نشان -

**tracklessly**, *adv.* : بغیر سراغ چھوڑے ھوئے -

**tracklessness**, *n.* : (۱) ناگزاری - (۲) بے سراغی - (۳) بے نشانی -

**Trackage**(-ij), *n.* : (۱) کشتی کی کھنچائی ؛ کھینچنے کا فعل یا اس کی اجرت - (۲) ریل کی پٹری کا پورا سلسلہ ؛ اس کی مجموعی لمبائی -

**Tract**, *n.* : -(*t. of sand, pathless tt.*,) (۱) قطعہ ؛ خطہ ؛ علاقہ (۲) (تشریح) کسی عضو یا نظام کا دائرہ ؛ رقبہ - (۳) (قدیم) مدت ؛ عرصہ ؛ دور -

*olfactory t.* : دائرۂ شم -

*optic t.* : دائرۂ بصر -

*respiratory t.* : دائرۂ تنفس -

**Tract**, *n.* : (۱) چھوٹی سی کتاب ؛ رسالہ (خصوصاً مذھبی تبلیغ یا مناظرے وغیرہ کا) - (۲) (رومی کلیسا) ایک طرح کی مناجات -

*Tt. for the Times, Oxford Tt.*: دیکھو Tractarianism

**Tractable**, *a.* : (۱) تربیت پذیر ؛ تاثر پذیر ؛ بات ماننے والا ؛ قابو کا (آدمی) - (۲) اثر پذیر (شئے) ؛ قابو کی -

**tractability**, *n.* : تربیت پذیری ؛ تاثر پذیری ؛ اثرپذیری -

**tractableness**, *n.* : تربیت پذیری؛ تاثر پذیری؛ اثر پذیری -

**tractably**, *adv.* : تربیت پذیری سے ؛ اطاعت سے -

**Tractarian**, *a. & n.* : (حامی ؛ مددگار) ایک فرقہ عیسویت کا -

**Tractarianism**, *n.* = Oxford movement : قدیم کیتھولک مذھب کی تائید میں عقلیت اور رھبیت کے خلاف (*high church*) والوں کی تحریر جس کے اصول *Pusey, Newman, Froude,* *Keble,* وغیرہ نے نوے رسالوں میں تحریر کئے تھے جو *Tracts for the Times* کہلاتے ھیں -

**Tractate**, *n.* : رسالہ ؛ چھوٹی سی کتاب -

**Traction**, *n.* : (۱) کسی چیز کو (کسی سطح پر) کھینچنا ؛ کھنچائی (گاڑی وغیرہ کی) ؛ جر ( *steam t., electric t.* ) - (۲) سکڑنا ؛ انقباض (جیسے عضلات کا) -

*angle of t.* : زاویہ جر ؛ کھنچائی کا زاویہ -

*line of t.* : کھنچائی کا خط ؛ خط جر -

*t. aneurysm* : تسلیع انقباض ؛ شریان کا پھیلنا عضلات کے سکڑنے کی وجہ سے -

*t.-engine* : کھینچنے والا انجن جو معمولی سڑکوں پر چلتا ھے -

*t.-wheel* : چلانے والا پہیہ جس سے انجن وغیرہ چلتے ھیں -

**tractional, tractive**, *aa.* : جری ؛ کھنچائی کا -

**Tractor**, *n.* : (۱) کھینچنے والا انجن (جو معمولی سڑکوں پر چلتا ھے) ؛ ٹریکٹر - (۲) متحرک یا ساکن انجن جس سے کوئی چیز کھینچی جاتی ھو - (۳) جری طیارہ (جس کا انجن آگے ھوتا ھے) -

**Trade**, *n. & v. i. & t.* : (۱) کام ؛ کاروبار ؛ دھندہ ؛ پیشہ (دستکاری وغیرہ کا) - (۲) تجارت ؛ سوداگری ؛ بیوپار ؛ کاروبار - (۳) تاجروں کا طبقہ ؛ جماعت تجار (*the t. will never submit to it*) - (۴) *T.-wind* - (۵) تجارت کرنا ؛ کاروبار کرنا ؛ بیوپار کرنا - (۶) خرید و فروخت کا معاملہ کرنا ؛ سودا کرنا (کسی شخص سے) - (۷) (تجارتی) مال لے جانا - (۸) بدلائی کرنا ؛ مال کا مبادلہ کرنا - (۹) سیاسی اثر سے نا جائز فائدہ اٹھانا ؛ سیاست میں نا جائز سودا کرنا -

*balance of t.* : دیکھو Balance -

*be in t.* : دکاندار ھونا ؛ خوردہ فروشی کرنا -

*Board of T.* : پریوی کونسل کی کمیٹی جو تجارت و صنعت کی نگران ھے -

*carrying-t.* : تجارت حمل و نقل ؛ سمندر کے راستے ایک ملک کا مال دوسرے ملک میں پہنچانے کا کاروبار -

*domestic or home t.* : تجارت داخلہ ؛ اندرونی تجارت -

*fair t.* : دیکھو Fair -

*foreign t.* : تجارت خارجہ ؛ بیرونی تجارت ؛ درآمد برآمد کا کاروبار -

*free t* : دیکھو Free -

*jack of all tt.* : ھرفن مولا -

*the t.* : (۱) (بول چال) لیسنس دار شراب فروش - (۲) (جہاز کی اصطلاح) محکمۂ بحری کا شعبۂ آبدوزی

*T. Board* : پنچائت جو بعض صنعتوں میں اندرونی جھگڑوں

کے فیصلے کے لیے قانوناً مقرر کی جاتی ھے -

*t. hall* : ٹریڈ ھال ؛ تاجروں کے جلسوں کی جگہ -

*t. mark* : رجسٹری شدہ الفاظ یا نشان جو بنانے والا اپنی مصنوعات کے لیے مقرر کرے ؛ ٹریڈ مارک -

*t. name* : (۱) کسی شئے کا تجارتی نام ؛ بازار کا نام - (۲) وہ خاص نام جو بنانے والا اپنی چیزوں کا رکھتا ھے ؛ رجسٹری شدہ نام -

*t. on* : کسی شخص کی نیک نیتی یا کسی راز کے علم وغیرہ سے نا جائز فائدہ اٹھانا -

*t. price* : دساوری قیمت ؛ قیمت جس پر بنانے والا بیوپاریوں کو مال دیتا ھے -

*t. show* : نئے فلم کا خاص تماشا جو صرف نقادوں اور سنیما کے مالکوں کو دکھانے کے لیے کیا جاتا ھے ؛ نمائشی کھیل -

*tradesman* : دکاندار ؛ بیوپاری -

*tradespeople* : تجارت پیشہ خاندان ؛ تاجر اور ان کے گھرانے -

*t. union* : کسی صنعت کے مزدوروں کی انجمن جو ان کے حقوق کے تحفظ کے لیے قائم کی جاتی ھے -

*t. -unionism* : مزدوروں کی انجمن قائم کرنے کا اصول -

*t. -unionist* : (۱) مزدوروں کی انجمن قائم کرنے کا حامی - (۲) مزدوروں کی انجمن کا ممبر -

*t. -wind* : بادمراد ؛ وہ ہوا جو بحر اوقیانوس اور بحرالکاھل میں عرض البلد ۳۰ شمالی اور ۳۰ جنوبی کے درمیان خط استوائے حرارت کی طرف چلتی رھتی ھے اور زمین کی گردش سے مغرب کی طرف پھر جاتی ھے -

*t. winds* : باد مراد اور باد مخالف -

*trick of the t.* : پیشے کے گر -

**Trader,** *n.* : (۱) تاجر ؛ تجارت پیشہ شخص - (۲) تجارتی جہاز -

**Tradition,** *n.* : (۱) روایات ؛ وہ عقائد یا رسوم جو پشتہا پشت سے چلی آرھی ھوں - (۲) روایات کا ایک پشت سے دوسری پشت کی طرف منتقل ھونا ؛ نقل روایات - (۳) (دینیات) احکام و عقائد جو ضبط تحریر میں نہ آئے ھوں ؛ خصوصاً (الف) احکام الہی جو فریسیوں کے عقیدے کے مطابق حضرت موسیٰ پر نازل ھوئے تھے - (ب) حضرت عیسیٰ کی زبانی تعلیمات جنھیں حواریوں نے قلم بند نہیں کیا - (ج) (اسلام) حدیث و سنت ؛ جناب رسول اللہ کا قول اور عمل - (۴) ادب اور فنون لطیفہ کے اصول جو پشتہا پشت کے تجربے اور عمل پر مبنی ھیں ؛ ادبی روایات ؛ فنی روایات - (۵) (قانون) باضابطہ حوالے کرنا یا کیا جانا ؛ تحویل ؛ سپردگی -

**traditional, traditionary,** *aa.* : (۱) روایات کا ؛ روایات پر مبنی ؛ روایاتی - (۲) مطابق روایات قدیم ؛ پرانی چال کا -

**traditionally,** *adv.* : روایات کی رو سے -

**Traditionalism,** *n.* : (۱) روایات پرستی ؛ قدیم عقائد و رسوم کا حد سے زیادہ احترام - (۲) حدیث و سنت کی پیروی - (۳) منقولیت ؛ مذھب کا دارومدار وحی اور روایات پر سمجھنا -

**tradition (al) ist,** *nn.* : (۱) روایات پرست - (۲) اھل حدیث - (۳) منقولی - (۴) منقول پسند -

**traditionalistic,** *a.* : (۱) روایات پرستانہ - (۲) اھل حدیث کا - (۳) منقولی ؛ منقولیت پسندانہ -

**Traditor,** *n.* ( pl. -ors, -ores ) : زمانہ اولیٰ کا عیسائی جو اپنی جان بچانے کے لیے بائبل کے نسخے یا کلیسا کی املاک دشمنوں کے حوالے کردیتا تھا -

**Traduce,** *v. t.* : (۱) برا کہنا ؛ بدنام کرنا - (۲) تہمت لگانا ؛ بہتان باندھنا -

**traducement,** *n.* : بدگوئی ؛ بدنامی ؛ بہتان باندھنا یا باندھا جانا -

**traducer,** *n.* : (۱) بدنام کرنے والا - (۲) مفتری -

**traducible,** *a.* : قابل بدنامی ؛ جس پر تہمت لگائی جاسکے -

**Traducian (ist),** *nn.* : توالد روح کا قائل ؛ یہ عقیدہ رکھنے والا کہ جسم کی طرح روح بھی توالد و تناسل کے ذریعے منتقل ھوتی ھے - (دیکھو *creationism* معنی نمبر (۱)) -

**traducianism,** *n.* : عقیدۂ توالد روح -

**Trafalgar Square,** *n.* : ٹریفلگر اسکوائر ؛ لندن کا مشہور چوک جس میں امیرالبحر نیلسن کا مجسمہ ھے -

**Traffic,** *v. i. & t. & n.* (-k) : (۱) (کسی مال کی) خرید و فروخت کرنا ؛ تجارت کرنا ؛ بیوپار کرنا ؛ اجناس کا مبادلہ کرنا - (۲) (مجازاً) (تجارتی مال کے علاوہ دوسری چیزوں کا) بیوپار کرنا - (۳) تجارت ؛ بیوپار (*the t. in raw* کسی خاص مال کا *hides*) - (۴) (ریل جہاز وغیرہ کے مال اور مسافروں کی) آمد و رفت - (۵) (آنے جانے والے) مال کی مقدار ؛ مسافروں کی تعداد -

*the t. -returns* : (مال اور مسافروں کی) آمد و رفت کا نقشہ یا حساب -

**trafficker,** *n.* : بیوپاری ؛ تاجر ؛ سوداگر -

**trafficless,** *a.* : جس پر (مال اور مسافروں کی) آمد و رفت نہ ھو -

**Tragacanth,** *n.* : ایک قسم کا گوند سفید یا سرخی مائل رنگ کا جو دواسازی اور کپڑے چھاپنے کے کام آتا ھے -

**Tragedian,** *n.* : (۱) المیہ نگار ؛ المیہ (ناٹک) لکھنے والا - (۲) المیہ کا ایکٹر ؛ المیہ اداکار -

**tragedienne,** *n.* (pr. -en) : *T.* کا مونث -

**Tragedy** (-j-) *n.* : (۱) ٹریجڈی ؛ المیہ ؛ نظم یا نثر ناٹک جس کا موضوع اور اسلوب بیان بہت بلند اور انجام المناک ھو - (۲) (*capital T.* سے) پیکر المیہ ؛ المیہ مجسم ؛ المیہ ناٹک بہ حیثیت ایک مجسم شخص کے - (۳) درد ناک یا المناک واقعہ ؛ شدید حادثہ یا جرم ؛ واقعہ ھائلہ -

*T. queen* : المیہ کی ایکٹریس -

**Tragic (al)** *aa.* : (۱) المیہ ؛ المیہ کی طرز کا (*the t. stage, t. drama,*) - (۲) المناک ؛ درد ناک -

*t. irony,* : درد ناک کنایہ ؛ یونانی المیے میں مصنف کا کسی شخص کی زبان سے ایسے الفاظ کہلانا جن میں درد ناک معنی پنہاں ھوں یا کسی المناک واقعے کی پیش گوئی ھو جسے کہنے والا خود نہ سمجھتا ھو مگر حاضرین سمجھتے ھوں -

**tragically,** *adv.* : (۱) المیہ کے انداز میں - (۲) المناک طور پر ؛ درد ناک طریقے پر - (۳) شدید حادثے یا مصیبت کے طور پر -

**tragicalness,** *n.* : المناک ھونا ؛ درد ناک ھونا ؛ المیہ کے انداز کا ھونا -

**Tragicomedy,** *n.* : ٹریجی کومڈی ؛ المفرحیہ ؛ ایسا ناٹک یا واقعہ جس میں الم و راحت کا رنگ ملا جلا ہو ؛ رنج اور خوشی میں سمویا ہوا واقعہ -

**tragicomic,** *a.* : المفرحی؛ جس میں راحت و الم دونوں کا رنگ ہو ؛ رنج اور خوشی میں سمویا ہوا -

**tragicomically,** *adv.* : المفرحی انداز میں ؛ رنج اور خوشی کے سموئے ہوئے انداز میں -

**Tragopan,** *n.* : شاخدار دراج ؛ ایک فرضی پرندہ -

**Trail,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) دنبالہ ؛ وہ چیز جو کسی دوسری چیز کے پیچھے لگی ہو یا گھسٹ رہی ہو (*engine left a t. of smoke behind it*) (۲) توپ گھسیٹنے کی گاڑی کا نچلا حصہ - (۳) لکیر جو کسی چیز کے کسی سطح پر گھسیٹنے یا چلنے سے بن جائے (*a slimy t. of a slug*) - (۴) شکار کی بو ؛ کھوج (*got on, off the t.*) - (۵) لیک ؛ پگ ڈنڈی ( خصوصاً جنگل وغیرہ میں ) - (۶) پیچھے گھسیٹنا ؛ پیچھے گھسیٹتے ہوئے چلنا ؛ (*was trailing a toy cart, trailed her dress through,*) - (۷) پیچھا کرنا ؛ کھوج لگانا - (۸) ( گھاس وغیرہ کو ) پیروں سے روند کر لیک بنانا - (۹) پیچھے گھسیٹنا - (۱۰) گھسٹنا ؛ بڑی مشکل سے چلنا ؛ رینگ رینگ کر چلنا - (۱۱) لٹکنا ؛ جھولنا - (۱۲) ( پودے؛ بیل وغیرہ کا ) چڑھنا ' پھیلنا ( دیوار یا زمین پر ) -

*at the t.* : ( فوج ) رائفل وغیرہ ہاتھ پر سادہ کر لٹکائے ہوئے -

*right t., left t.* : رائفل سیدھے یا الٹے ہاتھ پر سادہ کر لٹکائے رکھنا -

*t. arm* : ( فوج ) رائفل کو ایک ہاتھ پر سادہ کر لٹکائے رکھنا -

*t. -net* : بڑا جال جسے دریا میں ڈال کر کھینچتے ہیں -

*trailing-wheel* : گاڑی کا پچھلا حصہ؛ دونوں پچھلے پہیوں میں سے ایک -

**Trailer,** *n.* : (۱) *Trail* کا اسم فاعل - (۲) بیل؛ چڑھنے یا پھیلنے والا پودا - (۳) پہیہ دار کرسی جو بائیسکل یا ٹرائیسکل کے پیچھے لگی ہو - (۴) ٹریم گاڑی جو دوسری گاڑی کے پیچھے گھسٹ رہی ہو - (۵) نمونۂ فلم؛ فلم کے منتخب حصے جو اشتہار کے طور پر پہلے سے دکھائے جاتے ہیں -

**Train,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) (آدمی یا جانور کو) تربیت دینا؛ کام سکھانا (*a trained nurse, was trained for the ministry*) ؛ مشاق بنانا - (۲) سکھانا ؛ سدھانا ؛ مشق کرانا (*t. to jump through hoop*) ؛ عادت ڈالنا - (۳) ورزش اور مقررہ غذا کے ذریعہ تیار کرنا؛ سدھانا (گھوڑے کو گھڑ دوڑ کے لیے؛ ریاضت کرنا ( کشتی مقابلے وغیرہ کے لیے)- (۴) پودے کو کسی خاص شکل میں اگانا؛ چڑھانا ( دیوار وغیرہ پر) - (۵) (توپ سے) نشانہ باندھنا ( کسی چیز کا ) - (۶) بھگا کر لے جانا ؛ پھسلاکر لے جانا - (۷) (اب شاذ) گھسیٹنا؛ کھینچنا (بھاری بوجھ) (*shall t. from York to Leeds*) - (۸) (بول چال) سفر کرنا؛ ریل میں جانا - (۹) دنبالہ؛ کوئی شے جو پیچھے گھسٹتی جائے؛ خصوصاً عورتوں کے سائے یا بادشاہوں اور بڑے عہدہ‌داروں کی منصبی پوشاک کا پچھلا لٹکتا دامن - (۱۰) پرند کی لمبی یا بڑی دم - (۱۱) سلسلہ (نوکروں اور ہمراہیوں کا )؛ خدم و حشم ؛ وہ لوگ جو جلو میں ہوں - (۱۲) سلسلہ (اشخاص یا اشیا کا ) - (۱۳) ریل گاڑی ؛ ٹرین - (۱۴) بارود کا سلسلہ جس سے سرنگ اڑائی جاتی ہے؛ سرنگ - (۱۵) (قدیم) عمدہ نظام یا ترتیب (*matters were in a fine t.*) - (۱۶) (مشین میں) چرخیوں یا پرزوں کا سلسلہ -

*express t.* : دیکھو Express -

*is only half-trained*: ادھوری ریاضت کی ہے -

*is over-trained* : ضرورت سے زیادہ ریاضت کی ہے -

*is training for the boat race* : کشتیوں کی دوڑ کے لیے ریاضت کر رہا ہے -

*is under-trained* : اس کی ریاضت ناکافی ہے -

*t.- band* : ( تاریخ ) لندن کے شہریوں کا فوجی دستہ خصوصاً شاہان سٹوارٹ کے عہد کا -

*t. -bearer* : دامن بردار؛ وہ خدمت گار جو دامن اٹھاکر پیچھے چلتا ہے -

*train de luxe* : دیکھو Luxe -

*t. down* : ریاضت سے وزن کم کرنا -

*t.- ferry* : ریل‌ناؤ؛ کشتی جس میں ریل گاڑی دریا کو عبور کرتی ہے -

*t. fine* : ریاضت کرکے ٹھیک کرلینا یا ہوجانا -

*t. -mile*: ریل میل؛ ریل گاڑی کا ایک میل کا سفر جو ریلوے کے حسابات میں اکائی مانا جاتا ہے -

*t. off* : (توپ کے گولے کا ) ترچھا فیر ہونا؛ ترچھا چلنا -

*trains horses* : گھوڑوں کو سدھاتا ہے؛ تیار کرتا ہے -

*up, down, through, corridor, parliamentary, t.*: دیکھو ان الفاظ کے تحت میں -

**trainable,** *a.* : قابل تربیت ؛ سدھانے کے قابل -

**trainee,** *n.* : تربیت یاب ؛ تربیت پانے والا -

**trainless,** *a.* : بے دنبالہ؛ بغیر ٹرین کا -

**Trainer,** *n.* : (*train*) کا اسم فاعل؛ خصوصاً گھوڑوں کو گھڑ دوڑ کے لیے سدھانے والا؛ لوگوں کو ورزشی مقابلوں کے لیے ریاضت کرانے والا-

**Training,** *n.* : ( *train* ) کا حاصل مصدر؛ تربیت؛ مشق؛ ریاضت وغیرہ کے معنی میں؛ خصوصاً تعلیم معلمین -

*be in t.* : زیر تربیت ہونا ؛ سیکھنا ( کوئی فن ) -

*go into t.* : دوڑ وغیرہ کے لیے ریاضت کرنا -

*t.- bit* : منہ زور گھوڑے کے لیے کڑا؛ دہانہ؛ پوز مال -

*t.-college, -school* : ٹریننگ کالج ؛ ٹریننگ اسکول ؛ تعلیم‌المعلمین کا مدرسہ -

*t.-ship* : ٹریننگ جہاز ؛ جہاز جس پر لڑکوں کو جہاز رانی سکھاتے ہیں -

**Train-oil,** *n.* : ایک قسم کا تیل جو وھیل مچھلی کی چربی سے بنایا جاتا ہے؛ وھیل کا تیل -

**Trait** ( -a, U. S. -at) *n.* : (۱) خصلت؛ خصوصیت؛ امتیازی وصف ( کسی شخص کی طبیعت یا سیرت کا )- (۲) ہلکا سا خط؛ ذراسی پٹ یا رنگ ( ظرافت وغیرہ کا ) -

**Traitor,** *n.* : غدار؛ نمک حرام؛ ملک و ملت؛ بادشاہ یا کسی پارٹی یا تحریک سے بے وفائی کرنے والا -

**traitorous,** *a.* : (۱) غدار؛ نمک حرام - (۲) غدارانہ؛ نمک حرامی کا-

**traitorously,** *adv.* : غداری سے ؛ نمک حرامی سے -

**traitorousness,** *n.* : غداری -

**traitress**, *n.* : غدار (عورت) -

**Trajectory**, *n.* : (۱) خط حرکت (بندوق کی گولی یا اور کسی چیز کا جو مقررہ قوت سے پھینکی گئی ہو)- (۲) مستدیر؛ وہ خط منحنی جو خطوں کے سلسلے کو یا وہ سطح جو بہت سی سطحوں کو ایک مقررہ زاویے پر قطع کرتی ہو -

**Tram**, *n. & v. i. & t.* : (۱) (*t. car*) ٹریم گاڑی- (۲) ٹریم کی پٹڑی - (۳) (*tramway, t. line*) ٹریم کی لائن - (۴) جو پہیہ گاڑی جو کوئلے کی کانوں میں پٹڑی پر چلتی ھے - (۵) ٹریم میں لے جانا؛ ٹریم کے ذریعے کرنا (سفر) - (۶) ٹریم میں جانا -

*t. -road* : (تاریخ) سڑک جس پر پہیوں کےلیے لکڑی یا پتھر یا لوھے کی پٹڑی بنی ھوتی تھی -

**Tram**, *n.* : ریشم کا دھرا تار جو مخمل اور دوسرے ریشمی کپڑوں کے بننے میں کام آتا ھے -

**Trammel**, *n. & v. t.* (-ll-) : (۱) مچھلی پکڑنے کے جال کی کئی قسموں کا نام، خصوصاً تہرا جال جو کھینچا جاتا ھے - (۲) پابند، زنجیر، کڑا وغیرہ جس سے گھوڑے کے پاؤں باندھ کر اسے دو گامہ چلنا سکھاتے ھیں - (۳) ھک جس سے کیتلی وغیرہ کو آتش دان میں اٹکاتے ھیں - (۴) شکل هلیلجی کھینچنے کی پرکار - (۵) کھنتی؛ ورنیتی؛ پرکار - (۶) (جمع) بیڑیاں - (۷) (مجازاً) رکاوٹ؛ بندشیں؛ قیود؛ پابندیاں (*tt. of etiquette, official routine,*) - (۸) پاؤں میں زنجیر، بیڑیاں ڈالنا؛ (خصوصاً مجازی معنی میں) پابندیوں میں جکڑ دینا -

*cross-trammelled* : جس کے ایک طرف کے اگلے اور دوسری طرف کے پچھلے پیر پر سفید داغ ھوں -

*trammelled* : گھوڑا جس کے اگلے پیر پر سفید داغ ھوں -

**Tramontana** (ah, -ah-) *n.* : (۱) شمالی ھوا (جو بحیرۂ روم میں چلتی ھے) - (۲) شدید سرد ھوا جو یونان کے قریب سمندر میں چلتی ھے -

**Tramontane**, *a. & n.* : (۱) ماورائے آلپ کا (رھنے والا) - (۲) (اطالویوں کے نقطۂ نظر سے) بدیسی؛ غیر لا طینی؛ غیر متمدن -

**Tramp**, *v. i. & t. & n.* : (۱) بھاری قدم سے چلنا؛ رپ رپ کرتے ھوے چلنا (*heard him tramping about overhead*) - (۲) پیدل چلنا؛ پیدل سفر کرنا؛پیدل گھسٹنا (بد دلی اور دقت سے راستہ طے کرنا (*have tramped up & down all day,*) (۳) - (*decline to t. ten miles in this heat*) آوارہ گردی کرنا؛ مارا مارا پھرنا - (۴) انسان یا جانور کے چلنے کی آواز؛ آھٹ؛ رپ رپ (کی آواز)- (۵) پیدل سفر؛ پیدل چلنا - (۶) لوھے کا تلا جو کھدائی کا کام کرنے والے بوٹ کے تلے کی حفاظت کے لیے لگا لیتے ھیں - (۷) آوارہ گرد - (۸) آوارہ گردی - (۹) مال کا جہاز جس کا تعلق کسی باقاعدہ لائن سے نہ ھو -

*t.- pick* : بیرم سخت مٹی کھودنے کی -

**Trample**, *v. t. & i. & n.* : (۱) روندنا؛ پامال کرنا؛ پیروں سے کچلنا (*trampled to death by elephants*) - (۲) (مجازاً) نہایت سختی یا ذلت کا برتاؤ کرنا؛ چیونٹی کی طرح کچل ڈالنا (کسی شخص کو)؛ پامال کرنا (جذبات کو) - (۳) پیروں سے کچلنے کی آواز؛ کچلنا؛ روندنا -

**trampler**, *n.* : پامال کنندہ؛ کچلنے والا -

**Tran-**, *pref.* : (سابقہ *trans*) ان الفاظ سے پہلے آتا ھے جو "s" سے شروع ھوتے ھیں -

**Trance**, *n. & v.t.* : (۱) (صوفیوں کے عقیدے میں) وہ حالت جس میں روح جسم سے جدا ھوکر عالم ملکوت کی سیر کرتی ھے اور اس پر روحانی حقائق منکشف ھوتے ھیں - (۲) وجد؛ روحانی اھتزاز - (۳) (طب) سکتہ - (۴) نوم توجہ کی حالت؛ اثر پذیر حالت نوم - (۵) (شعر) (نوعاً مسرت وغیرہ سے) بے خود کردینا؛ وجد طاری کردینا -

**Tranquil** (-kw-) *a.* : (۱) پر سکون؛ پر اطمینان؛ جسے اضطراب نہ ھو- (۲) ساکن؛ جس میں تموج نہ ھو (*preserved a t. mind, - t. scene, t. surface of pond*)

**tranquillity**, *n.* : خاموشی؛ سکون؛ اطمینان؛ طمانیت -

**tranquillization**, *n.* : سکون پیدا کرنا یا کیا جانا -

**tranquillize**, *v.t.* : ساکن کرنا یا ھونا؛ سکون پیدا کرنا؛ سکون پانا -

**tranquillizer**, *n.* : سکون پیدا کرنے والا -

**tranquillizingly**, *adv.* : سکون پیدا کرتے ھوے -

**tranquilly**, *adv.* : سکون سے؛ اطمینان سے؛ خاموشی سے -

**Trans-**, pref. : (s سے پہلے *-tran*، باقی حروف صحیح سے پہلے کبھی کبھی *-tra* ھو جاتا ھے) سابقہ حسب ذیل معنی میں - (۱) ادھر سے اُدھر تک؛ پورے عرض میں مثلاً *transmit* - (۲) آگے؛ پرے مثلاً *transcend* - (۳) دوسری طرف یا دوسری طرف کو مثلاً *transfer* - (۴) میں سے؛ بیچ سے؛ آر پار مثلاً *transfix* - (۵) کسی اور شکل یا حالت میں مثلاً *transform*, *translate* - (۶) ماورا؛ پار -

*-Caucasian* : ماورائے قاف -

*-frontier* : ماورائے سر حد (خصوصاً ھندوستان کی سرحد کے پار کا) -

*-Gangetic* : گنگا پار کا -

**Transact** (-z-), *v.t. & i.* : (۱) انجام دینا؛ کرنا (کام، معاملہ، کارروائی) - (۲) معاملہ کرنا؛ گفت و شنید کرنا (کسی کے ساتھ) -

**transactor**, *n.* : کرنے والا؛ معاملہ کرنے والا -

**Transaction**, *n.* : (۱) سر انجام؛ انصرام - (۲) معاملہ (خصوصاً تجارت کا) - (۳) کارروائی؛ رُوداد (علمی انجمن کے جلسے وغیرہ کی) - (۴) (قانون) سمجھوتا - (۵) قانونی معاملہ یا کارروائی -

**Transalpine** (-z-), *a. & n.* : کوہ آلپ کے پرے؛ ماورائے آلپ کا (رھنے والا) (خصوصاً اطالوی نقطۂ نظر سے) -

**Transatlantic** (-z-), *a.* : (۱) ماورائے اوقیانوس کا؛ امریکی - (۲) اوقیانوس کو عبور کرنے والا؛ اوقیانوس سے گزرنے والا (*t. line, steamer*) -

**Transcend** *v. t. & i.* : (۱) (انسانی تجربے، عقل، بیان؛ قیاس وغیرہ کے) ماورا ھونا؛ مافوق ھونا؛ پرے ھونا - (۲) کمال حاصل کرنا؛ مہارت رکھنا؛ فضیلت رکھنا- (۳) بڑھ جانا؛ سبقت لے جانا؛ فائق ھونا -

**Transcendent**, *a. & n.* : (۱)اعلیٰ؛ برتر (*t. merit, genius*) - (۲) (سولاسطی فلسفہ یعنی عیسوی علم کلام) مقولات عشر کے

ماورا - (۳) ( کانٹ کا فلسفہ ) مافوق تجربہ ؛ ماورائے ادراک - (۴) ( خدا کی صفت ) مطلق ؛ لا محدود ؛ عالم مادی کے ماورا اور اس کے تعینات سے بری - (۵) ( فلسفہ ) ہستیء مطلق - (۶) ( فلسفہ ) وہ شے جو ماورائے ادراک ہو -

**transcendence,-ency,** *nn.* : (۱) برتری - (۲) مطلقیت - (۳) ماورائے ادراک ہونا -

**transcendently,** *adv.* : ( ۱ ) نہایت ؛ بے حد - ( ۲ ) ماورائے ادراک ہوکر -

**Transcendental,** *a.* & *n.* : (۱) ( سولاسطی فلسفہ یعنی عیسوی علم کلام ) مقولات عشر کے ماورا - (۲) ( کانٹ کا فلسفہ ) فوق تجربی ؛ قبل تجربی ؛ جو تجربے سے قبل ذہن میں موجود ہو اور جس کے بغیر تجربہ ممکن نہ ہو ؛ بدیہی - (۳) ( شیلنگ کا فلسفہ ) موضوعی ؛ جس میں اشیا خارجی موضوع یعنی نفس مدرکہ کی پیدا کی ہوئی قرار دی جائیں - (۴) ( عام بول چال ) دقیق ؛ مبہم ؛ غیر واضح ؛ خیالی - (۵) ( ریاضی ؛ تفاعل کی صفت ) جو جبرو مقابلے کی جمع ، ضرب وغیرہ اور ان کے برعکس اعمال سے پیدا نہ کیا جاسکے ؛ ماورائی -

*t. cognition* : قبل تجربی ادراک -

*t. curve* : ماورائی منحنی -

*t. object* : معروض حقیقی ( جو کانٹ کے نزدیک نا قابل ادراک ہے ) -

*t. unity* : وحدت ذہنی ؛ جو ادراک کے ذریعے محسوسات میں پیدا کی جاتی ہے -

**transcendentally,** *adv.* : (۱) بدیہی طور پر ؛ بے تجربے اور مشاہدے - (۲) مبہم یا دقیق طور پر -

**Transcendentalism,** *n.* : موضوعیت ؛ موضوعی فلسفہ ؛ شیلنگ اور اس کے پیروؤں مثلاً ایمرسن کا نظریہ جس کی رو سے خارجی اشیاء حقیقت میں وجود نہیں رکھتیں بلکہ نفس مدرکہ کی پیدا کی ہوئی ہیں -

**transcendentalist,** *n.* : موضوعی ؛ موضوعیت پسند -

**transcendentalize,** *v. t.* : موضوعی سمجھنا ؛ موضوعی قرار دینا -

**Transcontinental,** *a.* : براعظمی ؛ جو کسی براعظم کو عبور کرے - ( *t. railway* )

**Transcribe,** *v.t.* : نقل کرنا ( تحریر کی ) ؛ اتارنا -

**transcriber,** *n.* : نقل کرنے والا ؛ کاتب -

**transcription,** *n.* : (۱) نقل - (۲) نقل کرنا یا کیا جانا -

**transcriptional, transcriptive,** *aa.* : نقل کے متعلق ؛ نقل کا -

**Transcript,** *n.* : نقل ( ہاتھ سے لکھی ہوئی ) -

**Transcurrent,** *a.* : ( تاریخ موالید ) عرضی ؛ جو کسی چیز کے عرض میں ایک سرے سے دوسرے تک چلا گیا ہو -

**Transection,** *n.* : عرضی قطعہ ؛ کسی چیز کا قطعہ جو پوری سطح سے عرضاً تراشا جائے -

**Transept,** *n.* : (۱) صلیب نما گرجے کا عرضی حصہ - (۲) اس حصے کے دونوں بازوؤں میں سے کوئی بازو ( *north, south t.* ) -

**transeptal,** *a.* : گرجے کے عرضی حصے کا -

**Transfer,** *v. t.* : (-rr-) : (۱) منتقل کرنا ( ایک جگہ سے دوسری جگہ یا ایک شخص سے دوسرے کو ) - (۲) بدلنا ؛ تبدیل کرنا ؛ ( عہدہ دار یا ملازم کو ) ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجنا - (۳) ( جائداد وغیرہ کو ) دوسرے کے قبضے میں دینا ؛ دوسرے کے نام کرنا ؛ منتقل کرنا - ( ۴ ) ( نقشے وغیرہ کا ) دیوار یا لکڑی کی سطح سے ( پردۂ تصویر پر ) منتقل کرنا -

**transferability,** *n.* : نقل پذیری ؛ انتقال پذیری ؛ تبدیل پذیری -

**transferable,** *a.* : ( ۱ ) تبدیل پذیر ؛ نقل پذیر - ( ۲ ) قابل انتقال ( ملکیت ، دستاویز وغیرہ ) -

*the transferable vote* : انتقال پذیر رائے یا ووٹ ؛ وہ طریقۂ انتخاب جس میں ہر رائے دہندہ ایک شخص کے حق میں رائے دینے کے علاوہ یہ بھی ظاہر کرتا ہے کہ اگر کسی امیدوار کو پہلی بار کی رائے شماری میں اکثریت مطلق حاصل نہ ہو تو میری رائے فلاں شخص کے حق میں منتقل کی جائے -

**transferee,** *n.* : جس کے نام ملکیت منتقل کی جائے ؛ منتقل الیہ -

**transference,** *n.* : نقل ؛ انتقال -

**transferential,** *a.* : ( ۱ ) تبدیلی کا - ( ۲ ) انتقالی ملکیت کا -

**transferor,** *n.* : منتقل ؛ ملکیت منتقل کرنے والا -

**transferrer,** *n.* : تبدیل کرنے والا ؛ منتقل کرنے والا -

**Transfer,** *n.* : ( ۱ ) تبدیلی ؛ بدلی ؛ نقل ؛ انتقال - ( ۲ ) انتقال ملکیت یا دستاویز - ( ۳ ) نقشۂ منتقل ؛ نقشہ وغیرہ جسے ایک سطح سے دوسری سطح پر منتقل کرنا ہو - ( ۴ ) چھوٹی رنگین تصویر جو بازار سے خرید کر البم وغیرہ پر منتقل کرلی جاتی ہے ؛ آثاری تصویر - ( ۵ ) سپاہی جو ایک دستہ فوج سے دوسرے میں بدل کر جاتا ہے -

*t.-book* : رجسٹر انتقال ملکیت -

*t.-days* : مقررہ دن جن میں بینک آف انگلینڈ میں تمسکات قرض وغیرہ کا انتقال بغیر فیس کے ہوسکتا ہے ( اتوار اور ہفتے کے علاوہ سب دن ) -

*t.-ink* : چربے کی روشنائی -

*t.-paper* : چربے کا کاغذ -

**Transfiguration,** *n.* : ( ۱ ) تبدیل شکل ؛ تبدیل ہیئت - ( ۲ ) حضرت عیسیٰ کی تبدیل شکل جو معجزے کے ذریعے سے ہوئی تھی ( دیکھو متی باب ۱۷ آیات ۱ لغایت ۹ ) - ( ۳ ) وہ تہوار جو اس تبدیلی کی یادگار میں منایا جاتا ہے ( ۶ اگست ) ؛ عید معجزۂ تبدیل -

**Transfigure,** (-ger) *v. t.* : ( ۱ ) ہیئت بدل دینا ؛ شکل بدل دینا - ( ۲ ) پہلے سے کہیں زیادہ حسین اور شاندار بنا دینا -

**Transfix,** *v. t.* : (۱) ( نیزے وغیرہ سے ) چھید ڈالنا - ( ۲ ) ( دہشت اور خوف سے کسی کو ) مبہوت کردینا -

**Transfixion,** (-kshn), *n.* : ( ۱ ) چھید کرنا یا کیا جانا - (۲) (جراحی) بتر داخلی ؛ چھری اندر گھونپ کر باہر کی طرف کاٹنا -

**Transform,** *v. t.* : شکل ہیئت یا سیرت بالکل بدل دینا ؛ کایا پلٹ کردینا ؛ قلب ماہیت کردینا ؛ ( *caterpillar is transformed into butterfly, 10 years in India have transformed him (in character or physique)* ) -

**transformable,** *a.* : منقلب ؛ انقلاب پذیر -

**transformative,** *a.* : منقلب کرنے والا ؛ قلب ماہیت کا -

**Transformation,** *n.* : ( ۱ ) تغیر کلی ؛ بالکل بدل جانا ؛

قلب ماہیت - ( ۲ ) کایا پلٹ ؛ خصوصاً کیڑوں کا روپ بدلنا - ( ۳ ) تغیر طبیعی؛ ٹھوس چیز کا سیال یا سیال کا گیس بننا اور اس کے برعکس عمل - ( ۴ ) ( ریاضی ) تحویل ؛ ایک رقم کا مساوی مقدار کی دوسری رقم میں بدلنا - ( ۵ ) استحال ؛ خون میں وہ تغیر جو نظام شریانی کی عروق شعریہ میں سے گزرتے وقت ہوتا ھے - ( ۶ ) ( دکانداروں کی اصطلاح ) پورے سر کے مصنوعی بال ( عورتوں کے لیے ) -

*t.-scene* : چپ سوانگ کا وہ منظر جس میں اس کے کردار دیکھنے والوں کے سامنے بھیس بدل کر مسخرے (*harlequinade*) کی نقل کے کردار بن جاتے ھیں -

**Transformer, *n.*** : ( ۱ ) ( *transform* ) کا اسم فاعل - (۲) مبدل ؛ ایک برقی رو سے دوسری مختلف قوت کی رو پیدا کرنے کا آلہ ( اس معنی میں *transformator, n.* بھی آتا ھے ) -

**Transformism, *n.*** : ( ۱ ) تغیر نوعی ؛ ایک نوع حیوانی سے دوسری نوع بننا - ( ۲ ) تحول نوعی ؛ یہ نظریہ کہ مرکب اجسام رکھنے والے حیوانات اس طرح وجود میں آئے کہ منفرد اجسام حیوانی اکٹھا رھتے رھتے ایک ذات ھو گئے اور ایک بڑے جسم کے اعضا بن گئے -

**transformist, *n.*** : تغیر نوعی یا تحول نوعی کا قائل -

**transformistic, *a.*** : تغیر نوعی یا تحول نوعی کا -

**Transfuse,(-z) *v. t.*** : (۱) ( رطوبت وغیرہ کو ) ایک شریان وغیرہ سے دوسری میں منتقل کرنا - ( ۲ ) ( صفات وغیرہ کا ) ایک سے دوسرے میں نفوذ کرنا - ( ۳ ) ( طب ) خون کو ایک شخص کی رگوں سے دوسرے کی رگوں میں منتقل کرنا ؛ نقل خون کرنا - (۴) جس سیال کی خون میں کمی ھو اسے پچکاری سے داخل کرنا -

**transfusion(-zhn), *n.*** : ( ۱ ) انتقال رطوبت ؛ ادخال رطوبت؛ نفوذ - (۲) نقل خون - (۳) خلط ؛ باھم مل جل جانا ؛ نفوذ باھمی ( صفات، عناصر وغیرہ کا ) -

**transfusionist, *n.*** : نقل خون کرنے والا -

**transfusive, *a.*** : انتقال رطوبت کا ؛ ادخال رطوبت کا ؛ نقل خون کا -

**Transgress, ( -z- -s- ) *v. t.*** : ( ۱ ) عدول کرنا؛ انحراف کرنا؛ خلاف ورزی کرنا ( احکام وغیرہ کی ) - ( ۲ ) قانون کی خلاف ورزی کرنا ؛ ارتکاب جرم کرنا ؛ خطا کرنا ؛ گناہ کرنا -

**transgression, *n.*** : ( ۱ ) انحراف ؛ خلاف ورزی - ( ۲ ) خطا ؛ جرم ؛ گناہ -

**transgressor, *n.*** : ( ۱ ) خلاف ورزی کرنے والا ؛ انحراف کرنے والا - ( ۲ ) خطا کار ؛ مجرم ؛ گنہگار -

**Tranship,** : دیکھو Trans-ship -

**Transient (-z-), *a.*** : ( ۱ ) عارضی ؛ ناپائدار ؛ آنی جانی ( *t. affairs of this world* ) - ( ۲ ) دم بھر کا ؛ ذراسی دیر کا ؛ ایک لحظے کا ؛ سرسری ( *a t. gleam of hope* ) - ( ۳ ) ( موسیقی ) درمیانی ؛ جو محض دو سروں وغیرہ کو جوڑنے کا کام دے -

*t. chord* : درمیانی میل ( سروں کا ) -

*t. note* : درمیانی سر -

**transience, -ency, *nn.*** : ( ۱ ) عارضی ھونا ؛ ناپائداری - ( ۲ ) ذراسی دیر رھنا ؛ آنا ... گزر جانا -

**transiently, *adv.*** : ( ۱ ) دم بھر کو - ( ۲ ) آناً فاناً - ( ۳ ) عارضی طور پر -

**Transilient, *a.*** : (۱) ( تشریح ) عابر ؛ ( عصبی ریشہ ) جو دماغ کی ایک تہ سے دوسری تہ تک پہنچتا ھو- (۲) ایک سرے سے دوسرے تک پہنچنے والا -

**Transillumination, *n.*** : تنویر عبوری ؛ تشخیص مرض کے لیے کسی عضو کے اندر ایک تیز روشنی ڈالنا -

***Transire, n.*** : روانہ ؛ اجازت نامہ جو چنگی کے دفتر سے مال لے جانے کے لیے ملتا ھے -

**Transit, *n. & v. t.*** : (۱) عبور ؛ گزرنا ؛ نقل ؛ لانا لے جانا ( *allowed 2 days for the t. of the lake* ) - (۲) راہ ؛ رستہ - (۳) *t. -compass, t.-circle, t. -instrument* کے معنی میں بھی آتا ھے - (۴) عبور ؛ مرور ؛ کسی رصد گاہ کے خط نصف النہار پر سے کسی جرم فلکی کا گزرنا - (۵) عبور تابع ؛ عبور قمر ؛ کسی سیارے ( خصوصاً سورج ) کے قرص پر سے کسی تابع ( خصوصاً مریخ یا زھرہ کا ) گزرنا - (۶) ( فعل ) ( تابع کا ) قرص شمس سے گزرنا -

*overland t.* : خشکی کا راستہ -

*t. -circle, t. -instrument* : آلۂ رصد عبور؛ دائرۂ رصد عبور ؛ نظارۂ عبور ؛ وہ آلہ جس سے کسی جرم فلکی کا نصف النہار پر سے گزرنا رصد کرتے ھیں -

*t. -compass* : زاویہ پیما ؛ زاویہ افقی کی پیمائش کا آلہ جو مساحت میں استعمال ھوتا ھے -

*t. -duty* : محصول عبور؛ جو مال کے کسی ملک سے گزرنے کا لیا جاتا ھے -

**Transition, *n.*** : (۱) نقل مکان ؛ عبور ؛ تغیر ( حالات یا کیفیات میں ) ؛ بدلنا ( گفتگو کا موضوع وغیرہ ) ( *came by an abrupt t. into hilly country, made a hurried t. to indifferent topics* ) - (۲) ( موسیقی ) بنیادی سر کا بدل جانا ؛ عبور - (۳) ( فنون لطیفہ ) طرز کا بدلنا ؛ تبدل خصوصاً انگلستان میں نارمن طرز عمارت کے بجائے ابتدائی انگریزی طرز کا اختیار کیا جانا - (۴) ( بلا طور صفت سابقہ) تغیر کا ؛ تبدل کا-

*t. period* : عہد تغیر؛ عہد تبدل -

*t. stage* : نوبت تغیر ؛ حالت تبدل -

*t. tumour* : اکھڑ رسولی ؛ وہ رسولی یا بتوڑی جس میں یہ اندیشہ ھو کہ کاٹنے کے بعد دوبارہ نکل آئے گی اور بہت شدید صورت اختیار کر لیگی -

**transitional, transitionary, *aa.*** : (۱) تغیر کا ؛ تبدل کا - (۲) تغیر پذیر ؛ تبدل پذیر ؛ عارضی -

**transitionally, *adv.*** : عارضی طور پر ؛ تغیر پذیر طور پر -

**Transitive, *a. & n.*** : ( صرف ) متعدی ؛ فعل متعدی -

**transitively, *adv.*** : فعل متعدی کے طور پر -

**transitiveness, *n.*** : متعدی ھونا -

**Transitory, *a.*** : عارضی ؛ چند روزہ ؛ ناپائدار -

*t. action* : ( قانون ) چارہ جوئی یا مقدمہ جو ھر ملک میں دائر ھوسکتا ھے بلالحاظ اس کے کہ مابہ النزاع امر کہاں واقع ھوا تھا -

**transitorily, *adv.*** : صرف چند روز کے لیے ؛ عا... طور پر -

**transitoriness, *n.*** : ناپائداری ؛ عارضی ھونا -

**Translate,** ( -s-, -z- ) *v. t.*: (۱) ترجمہ کرنا ؛ ایک زبان سے دوسری زبان میں منتقل کرنا (عبارت ، کتاب وغیرہ کو) - (۲) ترجمہ ہو سکنا - (۳) (کسی اصول وغیرہ کو) ایک فن سے دوسرے فن میں منتقل کرنا ، لانا- (۴) تعبیر کرنا ؛ سمجھنا (*this I translated as a protest*) - (۵) سمجھانا ؛ تشریح کرنا (اشارات ؛ حرکات؛ طرز عمل وغیرہ کی) (*translated his gestures to the audience*) - (۶) (اسقف کو) ایک علاقے سے دوسرے علاقے میں تبدیل کرنا - (۷) (کسی بزرگ یا ولی کی لاش یا تبرکات کو) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا - (۸) (بائبل) موت سے پہلے آسمان پر پہنچانا ؛زندہ اٹھالینا - (۹) (قدیم) قلب ماھیت کردینا؛ کایا پلٹ کردینا - (۱۰) (تار برقی) (ایک ھی مضمون کا تار) دوبارہ بھیجنا-(۱۱) (عامیانہ) پرانی چیز(خصوصاً جوتی وغیرہ) سے نئی چیز تیار کرنا- (۱۲) (مکانک) (کسی جسم کو) ایک ھی خط میں حرکت دینا (اس طرح کہ اس کے کل اجزا ایک ھی سمت حرکت کریں)-

*it translates well into Urdu*: اس کا ترجمہ اردو میں اچھا ھو سکتا ھے -

*kindly t.*: (مجازاً) مہربانی کر کے اپنا مطلب صاف الفاظ میں بیان کیجیے -

**translatable**, *a.*: قابل ترجمہ ؛ قابل تعبیر وغیرہ -

**translation**, *n.*: (۱) ترجمہ - (۲) بدلی ؛ تبادلہ (اسقف کا)- (۳) زندہ اٹھالیا جانا - (۴) لاش یا تبرکات کا نقل مکان- (۵) ایک خط میں حرکت -

**translational**, *a.*: ترجمے وغیرہ کا ؛ خصوصاً (مکانک) حرکت مستقیم کا -

**translator**, *n.*: مترجم ؛ ترجمہ کرنے والا -

**Transliterate**, *v. t.*: (ایک زبان کے الفاظ وغیرہ کو) نقل لفظ کرنا ؛ حتی الامکان صحت کے ساتھ دوسری زبان کے حروف میں لکھنا -

**transliteration**, *n.*: نقل لفظ -

**transliterator**, *n.*: نقل لفظ کرنے والا

**Translucent**, *n.*: (۱) نیم شفاف ؛ جس میں سے روشنی گزر سکے مگر آرپار دکھائی نہ دے - (۲) (بیجا استعمال) شفاف -

**translucence, -ency**, *nn.*: نیم شفافی -

**translucid**, *a.*: (شاذ) نیم شفاف -

**Transmarine**, ( -z-, -en ) *a.*: سمندر پار کا ؛ ماورائے بحر ؛ ورائے بحری -

**Transmigrate** ( or -mig- ), *v. i.*: (۱) (روح کا) تناسخ واقع ھونا ؛ ایک جسم سے دوسرے میں چلا جانا ؛ قالب بدلنا - (۲) نقل وطن کرنا ؛ ھجرت کرنا -

**transmigrant**, *a. & n.*: (خصوصاً) غیر ملک کا آدمی جو کسی ملک سے گزر کر کہیں اور جا رھا ھو-

**transmigrator**, *n.*: (۱) قالب بدلنے والی (روح) - (۲) مہاجر؛ نقل وطن کرنے والا -

**transmigratory**, *a.*: (۱) تناسخ پذیر ؛ قالب بدلنے والی (روح) - (۲) مہاجر ؛ ھجرت پذیر -

**Transmigration**, *n.*: (۱) تناسخ - (۲) ھجرت ؛ نقل وطن -

**transmigrationism**, *n.*: مذھب تناسخ ؛ تناسخ کا قائل سخ پسندی -

**Transmit**, *v. t.* ( -tt- ): (۱) ایک سے لے کر دوسرے کو دینا ؛ بھیجنا ؛ ارسال کرنا ؛ منتقل کرنا ؛ پہنچانا (وارثوں ، آئندہ نسلوں وغیرہ کو) (*will t. the parcel*, *will t. the title, the disease to his descendants*) - (۲) (حرارت، روشنی ، آواز ، بجلی وغیرہ کو) اپنے اندر سے گزرنے دینا ؛ واسطہ ھونا - (۳) (خبر کا) بھیجنا ؛ پہنچانا ؛ (اپنے جذبات) دوسروں میں ساری کردینا؛ (جذبات کا) ایک سے دوسروں میں سرایت کر جانا -

**transmissibility**, *n.*: (۱) ترسیل پذیری ؛ انتقال پذیری - (۲) گزر پذیری (حرارت وغیرہ کی) - (۳) سرایت پذیری-

**transmission, transmittal**, *nn.*: (۱) ترسیل؛ انتقال- (۲) گزر (حرارت وغیرہ کا) - (۳) سرایت -

**transmissible, transmissive, transmittable**, *aa.*: (۱) ترسیل پذیر ؛ انتقال پذیر - (۲) گزر پذیر ، سرایت پذیر -

**transmitter**, *n.*: (۱) پہنچانے والا ؛ منتقل کرنے والا - (۲) ٹیلیفون وغیرہ کا آلۂ ترسیل - (۳) خصوصاً لاسلکی کا آلۂ ترسیل-

**Transmogrify**, *v.t.*: (مزاحیہ) جادو سے یا حیرت انگیز طریقے سے کایا پلٹ کر دینا -

**transmogrification**, *n.*: جادو کی سی کایا پلٹ ؛ حیرت انگیز کایا پلٹ -

**Transmutation**, *n.*: (۱) تقلیب ؛ قلب ماھیت ؛ شکل، طبیعت یا جوھر بدلنا یا بدل جانا ؛ استحالہ - (۲) (کیمیا سازی) ادنی دھاتوں کا سونا وغیرہ بن جانا؛ کیمیا بن جانا- (۳) (ھندسہ) تحویل ؛ ایک شکل ھندسی کو مساوی رقبے کی دوسری شکل میں تبدیل کرنا - (۴) (حیاتیات) تقلیب نوع؛ ایک نوع کا دوسری نوع بن جانا -

*t. glaze*: چینی کا رنگ برنگ روغن -

**transmutationist**, *n.*: (حیاتیات) تقلیب نوعی کا قائل -

**Transmute**, *v.t.*: کسی شے کی شکل ، طبیعت یا جوھر کو بدل دینا ؛ قلب ماھیت کرنا ؛ تقلیب کرنا ؛ استحالہ کرنا -

**transmutability**, *n.*: قلب ماھیت کی استعداد؛ تقلیب پذیر ؛ استحالہ پذیری -

**transmutable**, *a.*: جس میں قلب ماھیت ھوسکے ؛ تقلیب پذیری ؛ استحالہ پذیر -

**transmutative**, *a.*: استحالے کا -

**transmuter**, *n.*: قلب ماھیت کرنے والا ؛ استحالہ کرنے والا -

**Transnormal**, *a.*: معمولی یا طبعی سے بڑھ کر ؛ ورائے طبعی -

**Transoceanic**, *a.*: (۱) سمندر پار کا ؛ آنسوے بحر ؛ ورائے بحری - (۲) سمندر کو عبور کرنے والا ؛ عبور بحر کا (*t. flight of birds*) -

**Transom**, *n.*: (۱) دروازے یا کھڑکی کی سر دل - (۲) افقی سلاخ یا پٹی جو کھڑکی کے بیچ میں لگی ھو - (۳) (مقب جہاز میں) ان افقی کڑیوں میں سے کوئی کڑی جو پتوار کھمبے میں لگی ھوتی ھے - (۴) شہتیر جو دو دستی آرے کے گڑھے پر رکھا ھوتا ھے - (۵) افقی سلاخ جو مضبوطی کے لیے لگا دیتے ھیں -

*t. window*: (۱) دروازے میں اوپر کی کھڑکی - (۲) کھڑکی جس کے بیچ میں پٹی یا سلاخ ھو

**transomed**, *a.* : سردل دار؛ جس میں افقی کڑی یا سلاخ لگی ہو -

**Transpadane**, *a.* : دریائے پوکے پرے ( عموماً شمال کی طرف ) -

**Transparency**, *n.* : (۱) شفافی ؛ شفاف ہونا - (۲) منور تصویر یا کتبہ ( جو کرمچ یا ململ پر بنا ہو اور پیچھے روشنی رکھ کر نمایاں کیا جائے ) - (۳) منور تصویر کا چوکھٹا - (۴) ( فوٹو گرافی ) مثبت تصویر جو شیشے پر ہو اور آرائش کے لیے لگائی یا جادو کی لالٹین میں دکھائی جائے - (۵) ابھرا ہوا نقش جو چینی پر بنا ہو ( اور اس کے خطوط کہیں موٹے کہیں باریک ہوں ) - *his &c. T.=Durchlaucht* (مضحکہ آمیز خطاب = جرمن لفظ کا ترجمہ ) حضور سراپا نور -

**transparence**, *n.* : شفافی ؛ شفاف ہونا -

**Transparent**, *a.* : (۱) شفاف ؛ نرمل - (۲) سطحی ؛ جھر جھرا ؛ ( بہانہ یا بھیس وغیرہ ) جس کی اصلیت آسانی سے پہچان لی جائے - (۳) کھلی ہوئی ؛ بین ؛ ظاہر ( کیفیت ' نیت وغیرہ ) - (۴) صاف ؛ کھری ؛ بے بناوٹ -

*t. colours* : (۱) ( مصوری ) سطحی رنگ جن کے اندر سے دوسرے رنگ نظر آئیں - (۲) ( دودھیا شیشے پر ) وہ رنگ جو صرف پیچھے سے روشنی ڈالنے سے نظر آئیں ؛ دودھیا رنگ -

**transparently**, *adv.* : (۱) شفاف طور پر - (۲) سطحی طور پر - (۳) بین طور پر ؛ صاف طور پر -

**transparentness**, *n.* : (۱) شفافی - ( ۲ ) جھر جھراپن ' سطحیت - (۳) کھلا ہوا ہونا - (۴) کھرا پن ؛ صفائی -

**Transpierce**, *v. t.* : چھید ڈالنا ؛ آر پار ہو جانا -

**Transpire**, *v. t. & i.* : (۱) بھاپ کی شکل میں خارج کرنا یا ہونا؛ ( جلد یا پھیپھڑے سے ) بخارات خارج کرنا یا ہونا - (۲) ( بخارات یا سیال کا ) دباؤ کے اندر عروق شعریہ یا انابیب شعریہ میں سے گزرنا - (۳) ( نباتیات ) بخارات خارج کرنا - (۴) ( مجازاً ) کھل جانا؛ ظاہر ہو جانا ( راز وغیرہ کا )- (۵) ( سوقیانہ ) واقع ہونا -

**transpirable**, *a.* : جو بخار کی صورت میں خارج ہوسکے -

**transpiration**, *n.* ( -er- ), : (۱) اخراج بخارات - (۲) بخارات جو پھیپڑے یا جلد سے خارج ہوں -

**transpiratory**, *a.* : اخراج بخارات کا -

**Transplant**, *v. t.* : (۱) ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ لگانا ( پودے کو ) - (۲) منتقل کرنا؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ جمانا ( کارخانہ وغیرہ ) ؛ ایک جگہ سے لے جاکر دوسری جگہ بسانا ( لوگوں کو ) - (۳) ( جراحی ) ایک مقام سے کاٹ کر دوسرے مقام پر یا دوسرے جسم میں لگانا ( نسیج یا عضو کو )؛ عمل نقل کرنا -

**transplantable**, *a.* : نقل پذیر ؛ انتقال پذیر -

**transplantation**, *n.* : (۱) نقل ( پودے کی ) - (۲) عمل نقل ( جراحی کا ) - (۳) منتقلی ( اشخاص یا اشیاء کی ) -

**Transplanter**, *n.* : (۱) منتقل کرنے والا - (۲) آلۂ نقل ؛ وہ اوزار یا مشین جس سے پودے اس طرح اکھاڑے جاتے ہیں کہ ان کی جڑ کے گرد مٹی کا گولا لگا ہوتا ہے -

**Transpontine**, *a.* : (۱) ٹیمز پار کا ؛ لندن کے اس محلے کا جو ٹیمز کے دوسرے کنارے پر ضلع سرے کی طرف واقع ہے - (۲) چونی والوں کا (ناٹک)؛ سطحی قسم کا جذبات پرستانہ ناٹک جیسا کسی زمانے میں اس محلے میں پسند کیا جاتا تھا -

**Transport**, *v. t.* : (۱) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا؛ ( مسافر فوج وغیرہ کے ) نقل و حمل کا انتظام کرنا - (۲) کالے پانی لے جانا ( مجرم کو ) ؛ عبور دریائے شور کی سزا دینا - (۳) ( عموماً صیغۂ مجہول میں ) بے خود ہو جانا ؛ آپے سے باہر ہو جانا ( خوشی غصے وغیرہ میں ) -

**transporter**, *n.* : نقل و حمل کا انتظام کرنے والا -

**transportingly**, *adv.* : والہانہ طور پر -

**Transport**, *n.* : (۱) نقل و حمل؛ مال یا مسافروں کا ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا؛ سواری اور بار برداری - ( ۲ ) (نیز *t. ship*, *vessel* ) سواری اور باربرداری کا جہاز؛ سپاہیوں کے اور رسد کے لے جانے کا جہاز - (۳) مجرم جس کو کالے پانی کی سزا ہوئی ہو؛ عبور دریائے شور کا سزا یاب - (۴) شدید جذبہ؛ جوش ( *in a t. of rage,* ) -

*T. Workers* : حمالوں وغیرہ کی انجمن -

*was in tt.* : خوشی کے مارے آپے سے باہر تھا -

**Transportable**, *a.* : (۱) قابل نقل و حمل- (۲) کالے پانی بھیجے جانے کے قابل؛ قابل عبور دریائے شور -

**transportability**, *n.* : نقل پذیری؛ قابل نقل و حمل ہونا -

**Transportation**, *n.* : (۱) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا یا پہنچایا جانا؛ نقل و حمل - (۲) عبور دریائے شور -

**Transpose**, *v. t.* : (۱) دو یا زیادہ چیزوں کو ایک دوسرے کی جگہ پر رکھنا؛ جگہ بدلنا؛ ادل بدل کرنا - (۲) مساوات میں ایک رقم کو بہ تبدیلی علامت دوسری طرف لے جانا؛ عمل نقل کرنا - (۳) (صرف و نحو ) جملے میں کسی لفظ کو مقررہ محل سے یا موجودہ محل سے ہٹاکر کہیں اور رکھنا؛ تبدیل محل کرنا ؛ ( الفاظ کی مقررہ یا موجودہ ) ترتیب بدلنا- (۴) (موسیقی) نغمے کو کسی اور آہنگ میں لکھنا یا بجانا؛ سر بدلنا ( *transposed from G. to B.* ) -

*transposing instrument* : سر بدلنے کا آلہ -

*transposing piano* : سر بدل پیانو؛ جس میں سر بدلنے کا پرزہ لگا ہوتا ہے -

**transposal**, *n.* : (۱) تبدیل محل؛ تبدیل ترتیب - ( ۲ ) وہ چیز جس کا محل یا ترتیب بدلی گئی ہو -

**transposer**, *n.* : محل یا ترتیب بدلنے والا -

**Transposition** (-zi-), *n.* : (۱) تبدیل محل ؛ تبدیل ترتیب - (۲) بدلا ہوا محل؛ بدلی ہوئی ترتیب -

**transpositional, transpositive**, *aa.* : تبدیل محل یا تبدیل ترتیب کا -

**Trans-ship**, *v. t.* : (۱) ایک جہاز سے دوسرے جہاز میں سوار کرنا ( مسافروں کو)- ( ۲ ) کسی سواری سے دوسری سواری میں منتقل کرنا -

**trans-shipment**, *n.* : بدلنا یا بدلا جانا ( جہاز یا کسی اور سواری کا ) -

**Transubstantiate** (-shi-), *v. t.* : تبدیل جوہر کرنا؛ تبدیل مادہ کرنا؛ استحالہ کرنا -

**Transubstantiation**, *n.* : (۱) تبدیل جوہر؛ تبدیل مادہ (۲) ( مذہب عیسوی ) عشائے ربانی میں روٹی اور شراب کا مسیح کے جسم اور خون میں بدل جانا ؛ استحالۂ عشائی -

**Transude**, *v. i.* : نفوذ کرنا ( سیال شے یا گیس وغیرہ کا مسامات

وغیرہ سے ) -

**transudation**, *n.* : نفوذ -

**transudatory**, *a.* : (۱) نفوذ پذیر - (۲) نفوذ کا -

**Transversal**, *a.* & *n.* : (۱) قاطع؛ جو خطوط کے ایک سلسلے کو قطع کرتا ہو - (۲) خط قاطع - (۳) (تشریح) (عموماً ( *transversus* (pl. - i) یا *tansversalis* (pl. - es), وہ عضلہ وغیرہ جو افقاً جسم کے بعض حصوں سے گزرتا ہو؛ معترض؛ عضلہ معترضہ -

**transversality**, *n.* : (۱) قاطعیت - (۲) افقیت؛ معترضیت -

**transversally**, *adv.* : افقاً؛ عرض میں -

**Transverse** (-z; also tra-), *a.* & *n.* : (۱) عرضی؛ معترض؛ جو عرضاً واقع ہو - (۲) عضلۂ معترضہ -

*t. artery* : شریان معترض -

*t. ligament* : رباط معترض -

*t. magnet* : عرضی مقناطیس؛ جس کے قطبین سروں پر نہیں بلکہ دونوں جانب پہلو میں ہوں -

*t. section* : افقی یا عرضی قطعہ -

*t. strain* : عرضی کھچاؤ -

**transversely**, *adv.* : عرضاً؛ عرض میں -

**transverso** - comb. : ترکیبی صورت -

**Tranter**, *n.* : (مقامی بول چال) (۱) حمال؛ باربردار - (۲) خوانچے والا -

**Trap**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) گڑھا؛ پھندا؛ کھٹکے دار پنجرا (جانوروں کو پکڑنے کے لیے) - (۲) (مجازاً) بھرا؛ دم؛ فقرہ یا چال جس کے ذریعے کسی شخص سے کوئی بات کہلائی جائے یا کوئی کام کرایا جائے ( *always setting tt. for me, walked straight into the t.* ) - (۳) اُڑاؤ پنجرا جس میں کبوتر وغیرہ کو اُڑاکر نشان لگاتے ہیں - (۴) اُچھل کھٹکا؛ جوتے کی شکل کا آلہ جس میں ایک طرف بلا مارنے سے دوسری طرف سے گیند اچھلتی ہے - (۵) حرف "U" کی شکل کا گیس پائپ؛ نعل نما پائپ جس کو کھول دینے سے ایک طرف سے پانی آکر گیس کی واپسی کو روک دیتا ہے - (۶) ٹم ٹم یا اسی قسم کی اور گاڑی - (۷) (عامیانہ) پولس کا سپاہی؛ پولس والا - (۸) *t. -door* - (۹) حرف "L" کی شکل کی کھونٹی جو کپڑے وغیرہ میں لگ جائے - (۱۰) (جانور کو) پھندے وغیرہ میں پھانسنا - (مجازاً) بھرے پر چڑھانا؛ دم میں لانا؛ پھانسنا - (۱۱) تھیٹر کے اسٹیج میں فرشی دروازے لگانا - (۱۲) گیس کو نعل نما پائپ کے ذریعے سے روک دینا - (۱۳) موری وغیرہ میں نعل نما پائپ لگانا - (۱۴) بھاپ کا پائپ وغیرہ میں رک جانا -

*fly-t.* : دیکھو Fly -

*rat -t.* : دیکھو Rat -

*t.-ball* : اچھل گیند؛ وہ کھیل جو اس آلے سے کھیلا جاتا ہے -

*t. -cellar* : تھیٹر کے اسٹیج کا تہ خانہ؛ چور تہ خانہ -

*trapdoor* : دروازہ جو فرش یا چھت میں لگا ہو؛ فرشی دروازہ؛ سقفی دروازہ -

*t. -door spider* : ایک قسم کی مکڑی جو اپنے جالے کے اوپر قبضے دار دروازہ بناتی ہے -

**Trap**, *n.* : (۱) سیاہ رنگ کی ستون نما آتش نشانی چٹان؛ زینہ چٹان - (۲) اُتھاڑ زینہ؛ سیڑھی -

**Trap**, *v. t.* & *n.* : (۱) (گھوڑے پر) ساز رکھنا؛ گھوڑے کو سجانا - (۲) وردی وغیرہ پہننا؛ (اپنے عہدے کا آرائشی ساز و سامان) سج سجا کر تیار ہونا - (۳) ذاتی اسباب؛ استعمال کا سامان ( *pack up your tt.* ) -

**Trapan** : دیکھو Trepan -

**Trapes**, *n.* & *v. i.* : (۱) پھوہڑ عورت - (۲) گھسیٹ گھسیٹ کر چلنا - (۳) پائینچے گھسیٹتی چلی جانا؛ اس طرح چلنا کہ دامن وغیرہ زمین پر گھسٹتے ہوں - (۴) مارا مارا پھرنا - (۵) دوڑا دوڑا پھرنا -

**Trapeze**, *n.* : (۱) ورزشی جھولا؛ جمناسٹک کا جھولا؛ دو عمودی ڈنڈے جن میں ایک افقی ڈنڈا لگا ہوتا ہے؛ رسی سے لٹکائے جاتے ہیں اور ان پر جمناسٹک کی مشقیں کی جاتی ہیں - (۲) مربع منحرف؛ جس کے کوئی دو ضلعے متوازی نہ ہوں یا صرف دو ضلعے متوازی ہوں -

**trapeziform**, *a.* : مربع منحرف کی شکل کا -

**Trapezium**, *n.* : منحرف -

**Trapezoid**, *a.* & *n.* : مربع منحرف؛ جس کے کوئی دو ضلعے متوازی نہ ہوں یا صرف دو ضلعے متوازی ہوں -

**trapezoidal**, *a.* : مربع منحرف کی شکل کا -

**Trappean**, *a.* : زینہ چٹان کی ساخت کا (دیکھو Trap معنی نمبر (۲)) -

**trappoid**, *a.* : زینہ چٹان سے مشابہ -

**trappose**, *a.* : جہاں زینہ چٹان کثرت سے ہوں -

**Trapper**, *n.* : (۱) پھندے سے شکار کرنے والا؛ خصوصاً وہ شکاری جو جانوروں کو ان کی کھال اور سمور کی خاطر پکڑتا ہے - (۲) (کوئلے وغیرہ کی کان میں) روشن دانوں کا محافظ -

**Trappings**, *n.* pl. : (۱) گھوڑے کا ساز؛ خصوصاً آرائشی ساز و سامان - (۲) کسی عہدے یا منصب کی وردی اور آرائشی سازوسامان -

**Trappist**, *n.* : تراپستی؛ سسترشی راہبوں کے سلسلے کا رکن جو سنہ ۱۱۴۰ء میں فرانس کے مقام سولینی لاتراپ میں قائم ہوا تھا اور جس کی خصوصیات میں خاموش رہنا اور بہت سی ریاضتیں داخل تھیں -

**Trappistine**, *n.* : (۱) ایک شراب جو سسترشی خانقاہ واقع گریس ڈیو (فرانس) میں تیار ہوتی تھی؛ تراپستی شراب - (۲) ( *T-* ) تراپستی راہبہ؛ اس سلسلے کی راہبہ جو تراپستی سلسلے سے منسلک تھا -

**Trappy**, *a.* : (۱) (بول چال) چال کی؛ دھوکے کی؛ فریب کی؛ پر فریب؛ پیچ دار - (۲) دھوکا دینے والا؛ فریبی؛ دغا باز -

**trappiness**, *n.* : (۱) پر فریب ہونا - (۲) دغا بازی -

**Trash**, *n.* & *v. t.* : (۱) نکمی چیز؛ فضول چیز؛ ردی چیز - (۲) کترن (پودوں وغیرہ کی) - (۳) گنے کی پتیاں جو ایندھن کے کام آتی ہیں - (۴) مہمل کتاب، مضمون وغیرہ؛ لغویات - (۵) مہمل گفتگو؛ بکواس - (۶) گنے کی پتیاں چھانٹنا؛ پتیاں الگ کرنا -

*cane-t.* : گنے کا پھوک اور پتی وغیرہ جو ایندھن کے کام آتی ہے -

*t. -house* : گنے کے فارم میں پھوک رکھنے کی جگہ -

*t. -ice* : برف کا چورا پانی میں ملا ہوا -

*white t.* : ( ریاستھاے متحدہ امریکہ ) جنوبی ریاستوں کے گوری نسل کے غریب باشندے ؛ غریب گورے -

**trashery**, *n.* : لغویات ؛ مہملات ؛ فضولیات -

**trashily**, *adv.* : مہمل یا لچر طریقے سے ؛ مُہمل اسلوب میں-

**trashiness**, *n.* : نکما پن ؛ مہمل ہونا ؛ لغویت -

**trashy**, *a.* : نکمی ؛ مہمل ؛ لچر ؛ لغو -

**Trass, Tarras**, *n.* : ٹراس ؛ ایک قسم کی آتش فشانی مٹی جو پہلے گچ بنانے میں کام آتی تھی -

*Trattoria*, *n.* : - ( کھانے کا ) اطالوی طعام خانہ ؛ اطالوی ھوٹل

**Trauma**, *n.* : زخم ؛ جراحت ؛ چوٹ -

**traumatism**, *n.* : مجروحیت -

**Traumatic**, *a.* & *n.* : (۱) جراحت یا چوٹ کا - (۲) مفید جراحت دوا ؛ زخم کی دوا -

**Travail**, *n.* & *v. i.* : (۱) دردِ زہ - (۲) دردِ زہ میں مبتلا ھونا - (۳) عرقریزی کرنا ؛ سخت محنت کرنا ؛ شدید مشقت یا زحمت اٹھانا -

**Travel**, *v. i.* & *t.* ( -ll- ), *n.* : (۱) سفر کرنا ؛ سیاحت کرنا - (۲) کسی تجارتی کارخانے کی طرف سے مال کے نمونے دکھا کر فرمائشیں حاصل کرنے کے لیے سفر کرنا ؛ کارخانے کے ایجنٹ کے طور پر سفر کرنا - (۳) ( مشین یا اس کے پرزے کا ) حرکت کرنا ؛ آگے پیچھے ھٹنا ( کسی نقطے پر یا نالی میں ) - (۴) جائزہ لینا ؛ مشاہدہ کرنا ( *his eye travelled over the scene*, (۵) - *mind travels over the events of the day* ) ( ھرن وغیرہ ) چرتے چرتے آگے بڑھنا - (۶) ( کسی خاص انداز یا رفتار سے ) چلنا ؛ قطع مسافت کرنا ( *horse travels slowly*, (۷) - *travels thousands of miles per second* ) ( ملک وغیرہ کے ) اس سرے سے اس سرے تک سفر کرنا ؛ دیکھ ڈالنا (۸) - ( *travelled France from end to end* ) ( جانوروں کے گلے وغیرہ) ھنکانا؛ لے جانا - (۹) سفر ( خصوصاً غیرممالک کا ) ؛ سیاحت - (۱۰) ( جمع ) سیاحت ؛ سفر نامہ - (۱۱) ( مشین کے پرزے کی ) حرکت ؛ حرکت کی حد ' رفتار وغیرہ ( *improved* - ( *the t. of the valves*

*t. in tea etc.* : چاے وغیرہ کے ایجنٹ کے طور پر سفر کرنا -

*t. out of record*: ( تقریر' بحث وغیرہ کے ) موضوع سے ھٹ جانا-

*travelled* : مشاق سفر ؛ آزمودہ کار سیاح ؛ جہاں دیدہ -

*travelling-cap*, *-dress* : سفری ٹوپی ؛ پوشاک جو سفر کے لیے موزوں ھو -

*t. -soiled, t. -stained* : سفر آلودہ ؛ گرد سفر میں اٹا ہوا ( شخص یا لباس ) -

*t. -worn* : سفر زدہ ( شخص یا لباس ) -

**Traveller**, *n.* : (۱) مسافر ؛ سیاح - (۲) حرکت کرنے والی مشین ' خصوصاً تار میں لٹکا ھوا دھکلا جو پٹری پر چلتا ھے - (۳) = *commercial t.*, دیکھو Commercial -

*bona fide t.* : مستحق مسافر ؛ وہ شخص جو تین میل پیدل چلنے کے بعد اتوار کو راہ میں سرائے سے شراب وغیرہ خریدنے کا مستحق ہوتا ھے -

*tip* person *the t.* : رعب ڈالنا ؛ جھوٹی باتوں سے دھوکا دینا -

*t.'s-joy* : ایک بیل کا نام -

*t.'s tale* : سیاحوں کی سی زٹل ؛ گپ ؛ من گھڑت قصہ -

**Travelogue**, *n.* : با تصویر لیکچر سیاحت کی مہم وغیرہ پر ؛ تقریر متعلق سیاحت -

**Traverse**, *a.*, *n.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) ( قدیم ) افقی ؛ عرضی - (۲) ( نقابت ) جو ڈھال میں عرضاً اِس سرے سے اُس سرے تک ھو ؛ قاطع - (۳) کوئی چیز جو کسی چیز میں سے عرضاً گزرتی ھو خصوصاً چھت کی کڑی وغیرہ - (۴) ( قلعہ بندی ) دمدمہ جو مسقف راستے کی حفاظت کے لیے بنایا جاے - (۵) خندق میں دھرا یا چوھرا زاویہ قائمہ ( —ـــ ' Z ) جو گولہ باری سے حفاظت کے لیے بنایا جاے - (۶) گرجے کی عرضی غلام گردش - (۷) ( ھندسہ ) قاطع؛ خط قاطع - (۸) ( مساحت ) پیمائش کا اکہرا خط ( جو کمپاس اور جریب کی مدد سے ڈالا جاتا ھے ) - (۹) جہاز کی پر خم یا لہر دار رفتار ( مخالف ھوا سے بچنے کے لیے ) - (۱۰) مشین کے پرزے کی عرضی حرکت - (۱۱) ( کھوٹی یعنی دیوار نما پہاڑی پر چڑھنے میں ) عرضی حرکت چڑھائی کے ایک خط سے دوسرے خط تک ؛ وہ مقام جہاں عرضی حرکت کی ضرورت ھو - (۱۲) ( قانون ) تردید خصوصاً واقعات کی - (۱۳) ( قدیم ) مانع ؛ رکاوٹ ؛ دقت - (۱۴) ( توپ کا ) حسب ضرورت رخ بدلنا ' پھیرنا یا پھیرا جانا - (۱۵) ایک سرے سے دوسرے سرے تک عرضاً سفر کرنا یا واقع ھونا ؛ گزرنا (عرضاً) ( *must t. a vast extent of country*, -*district traversed by canals, wall traversed by beam* ) (۱۶) دیوار نما پہاڑی پر چڑھنے میں چڑھائی کے ایک خط سے دوسرے خط تک عرضاً حرکت کرنا - (۱۷) ( مجازاً ) ( موضوع کے ) ھر پہلو پر نظر ڈالنا یا غور کرنا ؛ جامع انداز سے بحث کرنا - (۱۸) ( توپ کا رخ ) پھیرنا - (۱۹) لکڑی پر اس کی اندرونی دھاریوں یا جوھر کے اعتبار سے عرضاً رندہ کرنا - (۲۰) انکار کرنا؛ خصوصاً ( قانون ) عدالت کے سامنے تردید کرنا ( واقعات کی ) - (۲۱) ( تدبیر کی ) کاٹ کرنا ؛ پلٹ دینا ؛ چلنے نہ دینا ؛ ( راے کی ) مخالفت کرنا - (۲۲) ( قطب نما کی سوئی وغیرہ کا ) محور پر گھومنا ؛ پھر جانا - (۲۳) ( گھوڑے کا ) عرضاً چلنا -

*t. sailing* : جہاز وغیرہ کا لہراتے ہوے چلنا ؛ پر خم یا لہر دار رفتار -

*t. table* : (۱) نقشۂ حساب جس کی مدد سے یہ معلوم کیا جاتا ھے کہ جہاز نے پر خم رفتار سے بہ خط مستقیم کتنی مسافت طے کی ؛ نقشۂ تحویل مسافت - (۲) وہ تختہ جس کے ذریعے سے ریل کا انجن ایک پٹری سے دوسری پٹری پر لایا جاتا ھے ؛ تختۂ تحویل -

*work, solve a t.* : اس کا حساب لگانا کہ پر خم رفتار سے بہ خط مستقیم کتنی مسافت طے کی گئی -

*traversing pulley* : چرخی جو رسی پر ادھر اُدھر چلتی ھے -

**Traverser**, *n.* : (۱) *traverse* کا اسم فاعل - (۲) تختۂ تحویل جس کے ذریعے سے ریل کا انجن پٹری بدلتا ھے -

**Travertin(e)**, *n.* : ایک قسم کا مسام دار ھلکا زرد رنگ کا پتھر جو اطالیہ میں تعمیر کے کام میں استعمال ہوتا ھے ( یہ اصل میں چونے کے چشموں کی تہ نشین مٹی ھے جو ھوا میں جم کر سخت ھوجاتی ھے ) -

**Travesty**, *v. t.* & *n.* : (۱) ( کسی موضوع کو بالارادہ یا

بلا ارادہ مضحک طریقے سے ادا کرنا ؛ مضحک بنا دینا - ( ۲ ) ( شخص چیز ، یا خصوصاً کتاب کا ، دوسری کی ) بگڑی ہوئی شکل ہونا ؛ منہ چڑانا - ( ۳ ) مضحک بنانا یا بنایا جانا - ( ۴ ) بگڑی ہوئی شکل ؛ مضحک شبیہہ یا نقل -

**Trawl,** *v. t. & i. & n.* : ( ۱ ) بڑا جال کھینچنا ؛ بڑے جال میں مچھلیاں پکڑنا - ( ۲ ) ( نیز *t.- net* ) تھیلے کی شکل کا بڑا جال جسے دریا کی تہ میں ڈال کر کشتی سے کھینچتے ہیں- ( ۳ ) ( امریکا ؛ نیز *t.-line* ) بڑی شست جس میں بہت سی چھوٹی چھوٹی شستیں لگی ہوتی ہیں -

*beam-t.* : بڑا جال جس کے منہ پر لٹھا لگا ہوتا ہے -

*t.-anchor* : بڑی شست کا لنگر -

*t.-boat* : دام کشتی ( جس میں بڑی شست ڈالی جاتی ہے یا بڑا جال کھینچا جاتا ہے ) -

**trawling,** *n.* : بڑے جال سے مچھلی کا شکار -

**Trawler,** *n.* : ( ۱ ) بڑے جال کو کھینچنے والا - ( ۲ ) دام کشتی ( جس سے بڑے جال کو کھینچتے ہیں ) -

**Tray,** *n.* : ( ۱ ) کشتی ؛ لکڑی یا دھات کی چھوٹی سینی- ( ۲ ) کشتی نما خانہ ( ٹرنک یا صندوقچے میں ) -

*developing-t.* : ( عکسی تصویر ) دھونے کی قاب -

*pen-t.* : کشتی نما قلم دان -

*tea-t.* : چائے کی کشتی -

**trayful,** *n.* : کشتی بھر -

**Treacherous,** *a.* : ( ۱ ) غدار ؛ دغا باز ؛ بے وفا - ( ۲ ) ناقابل اعتبار ؛ دھوکے کا ( *t. memory* ) -

*t. ice* : برف کی سطح جس کے یکا یک دھنس جانے کا اندیشہ ہو-

**treacherously,** *adv.* : دغا سے ؛ دھوکے سے ؛ غداری سے -

**treacherousness,** *n.* : غداری ؛ دغا بازی ؛ بے وفائی -

**treachery,** *n.* : غداری؛ دغا -

**Treacle**(-ekl) *n.* : ( ۱ ) شیرہ -( ۲ ) ( بیجا استعمال ) راب - ( ۳ ) درختوں کی رطوبت جس میں شکرین پائی جائے مثلاً صنوبر کا رس -

**treacly,** *a.* : ( ۱ ) شیرے کا سا - ( ۲ ) شیرہ بھرا ؛ شیرہ آلود -

**Tread**(-ed) *v. i. & t.* (*trod, archaic: trod, trodden*)&*n.*: ( ۱ ) چلنا ؛ قدم رکھنا ؛ رکھا جانا ( قدم کا ) ( *do not t. on the grass; where no foot may t.,* ) - ( ۲ ) چلنا ( زمین وغیرہ پر ) ؛ پیروں سے کچلنا ( کسی چیز کو ) ( *treads a perilous path, t. the room from end to end,* ) - ( ۳ ) کسی خاص طریقے سے چلنا یا قدم اٹھانا - ( ۴ ) ( مرغے کا ) جفتی کھانا - ( ۵ ) چال ؛ قدم ؛ چلنے کی آواز ( *recognized his heavy t.* ) - ( ۶ ) جفتی - ( ۷ ) ( نیز *t.-board* ) زینے کی سب سے اونچی سیڑھی - ( ۸ ) پاؤں چکی کی سیڑھی - ( ۹ ) ربڑ یا دھات کا ٹکڑا جو سیڑھی پر جڑ دیتے ہیں - ( ۱۰ ) ( ریل گاڑی کے ) پہیے کا وہ حصہ جو زمین یا پٹری سے متصل ہو - ( ۱۱ ) پٹڑی کا ٹکڑا جو پہیوں سے متصل ہو - ( ۱۲ ) ٹٹوں کی اونچی بیسا کھی کا ڈنڈا جس پر پاؤں رکھتے ہیں - ( ۱۳ ) جوتے کے تلے کا وہ حصہ جو زمین پر ٹکا ہوتا ہے - ( ۱۴ ) بائیسکل کے پیڈلوں کے بیچ کا فاصلہ ؛ پائدان - ( ۱۵ ) خال جو انڈے کی زردی پر ہوتا ہے -

*t. a measure* : ( ناچ میں ) گت پر قدم اٹھانا -

*t. away* : دیکھو Away -

*t. down* : کچلنا ؛ روند ڈالنا ؛ برباد کرنا -

*trod a dozen hurried paces* : کوئی بارہ ایک قدم جلدی میں چلا گیا -

*t. grapes* : انگوروں کو پیروں سے کچل کر عرق نکالنا -

*t. in* : پاؤں سے گاڑ دینا ( کسی چیز کو زمین میں ) -

*t. in person's foot steps* : ( کسی شخص کی ) تقلید کرنا ؛ نقش قدم پر چلنا -

*t. lightly* : ( مجازاً ) پھونک پھونک کر قدم رکھنا ؛ بہت احتیاط سے کام لینا -

*treadmill* : ( ۱ ) پاؤں چکی جس میں متحرک سیڑھیاں ہوتی ہیں اور وہ ان پر قدم رکھنے سے چلتی ہے ، جیل خانوں میں قیدیوں سے چلوائی جاتی ہے - ( ۲ ) ( مجازاً ) بندھا ٹکا کام جس سے طبیعت اکتا جائے ؛ چکی

*t. on or as on eggs* : ایسا موقع آن پڑنا جس میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہو -

*t. on person's corns or toes* : ( مجازاً ) ایسی بات کرنا جس پر ( کسی شخص کو ) غصہ آئے ؛ ( کسی شخص کو ) خفا کر دینا ؛ دلآزاری کرنا -

*t. on the heels of* : ( ۱ ) کسی کے پیچھے پیچھے پہنچنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) ایک واقعے کے بعد دوسرے کا ہونا -

*t. on the neck of person* : ( ۱ ) کسی کی گردن کو پیروں تلے کچلنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) مغلوب کر دینا -

*t. or seem to t. on air* : خوشی سے پھولے نہ سمانا -

*t. out* : ( ۱ ) پیر سے بجھا دینا ( آگ ) - ( ۲ ) ( مجازاً ) فرو کر دینا ( بغاوت ) - ( ۳ ) کچل کر نکالنا ( شراب وغیرہ ) -

*t. the stage or boards* : ایکٹ کرنا ؛ اسٹیج پر آنا -

*t. under foot* : ( مجازاً ) برباد کرنا ؛ حقارت سے پیش آنا -

*t. water* : گہرے پانی میں سیدھا کھڑا رہنا -

*t. -wheel* : پاؤں چکی یا اسی قسم کا کوئی آلہ -

**Treadle** , *n. & v. i.* : ( ۱ ) پائدان ؛ پاؤں سے چلنے والا بیرم ( خراد سینے کی مشین ، بائیسکل ، ارگن با جے وغیرہ کا ) - ( ۲ ) پائدان پر پاؤں رکھ کر چلانا ؛ پاؤں سے چلانا -

*t. -machine, -press* : پاؤں سے چلنے والی چھاپے کی مشین ؛ ٹریڈل مشین -

**treadler,** *n.* : پاؤں سے چلانے والا-

**Treason** , *n.* ( also high t. ) : ( ۱ ) بغاوت خلاف فرمانروا ؛ فرمانروا یا جماعت کی اطاعت سے انحراف ( مثلاً فرمانروا کا قتل یا قتل کی سازش ، اس سے لڑائی چھیڑنا ، اس کے دشمنوں سے سازباز رکھنا ، ملکہ یا ولی عہد کو قتل کر دینا ، ملکہ یا سب سے بڑی نا کتخدا شہزادی یا ولی عہد کی بیوی کی بے حرمتی کرنا ، چانسلر ، خازن یا جسٹس ( یعنی جج ) کا قتل ، نا بالغ بادشاہ کی شادی میں اعانت کرنا بغیر ولی یا پارلیمنٹ کی تحریری منظوری کے ) - ( ۲ ) غداری ؛ بد عہدی ؛ نمک حرامی ؛ بیوفائی -

*constructive t.* : فعل بمنزلہ بغاوت؛ جو بغاوت کی حیثیت سے نہ کیا گیا ہو مگر قانوناً بغاوت میں داخل ہو -

*misprision of t.* : اخفائے بغاوت ؛ اخفائے سازش باغیانہ -

*t.-fe'ony* : جرم بغاوت ؛ بادشاہ کو تخت سے اتارنے یا اس سے جنگ کرنے کی کوشش بہ غرض تبدیلی انتظام ؛ پارلیمنٹ کو دھمکانا یا کسی غیر ملک سے اپنے ملک پر حملہ کرانے کی تحریک کرنا -

**treasonous**, *a.* : باغیانہ ؛ غدارانہ -

**Treasonable**, *a.* : (۱) باغیانہ - (۲) مجرم بغاوت کے متعلق

**treasonableness**, *n* : باغی یا باغیانہ ہونا -

**easonably**, *adv.*: غداری سے ؛ باغیانہ طور پر -

**Treasure** -ezher), *n.* & *v. t.* : (۱) زر و جواہر ؛ مال و دولت کا ذخیرہ ؛ خزانہ ؛ گنج - (۲) بیش بہا چیز ؛ خزانہ (جو کوئی چیز ندرت صنعت یا کسی بڑے آدمی یا واقعے کی نسبت کی وجہ سے قابل قدر سمجھی جاتی ہو) - (۳) (بول چال) پیارا ؛ محبوب شخص ، خصوصاً بچہ - (۴) بڑا قابل یا کام کا آدمی مثلاً نوکر ؛ لاکھ روپئے کا آدمی - (۵) قابل قدر سمجھ کر حفاظت سے رکھنا ؛ خزانے کی طرح رکھنا - (۶) قدر کرنا؛ عزیز رکھنا - (۷) حافظے میں محفوظ رکھنا ؛ یاد رکھنا -

*art tt.* : رت کے خزانے ؛ آرٹ کے نادر یا بیش بہا نمونے

*buried t.* : دفینہ -

*my t.* : میرے پیارے ؛ میری جان -

*the girl is a perfect t.*: لڑکی لاکھ روپے میں سستی ہے -

*t.- city* : ذخیرہ گاہ ؛ وہ شہر جس میں ذخائر جمع ہوں -

*t. -house*: زانہ خصوصاً نادر چیزوں کا -

*t. trove* : بر آمد شدہ دفینہ ؛ جو زمین سے بر آمد ہو اور جس کے مالک کا پتہ نہ ہو -

*was absorbed in his latest t.* : اپنی نئی دولت (تصویر یا اب) میں محو تھا -

**Treasurer**, *n.* : (۱) خازن ؛ وہ شخص جس کی تحویل میں کسی انجمن ، کلب ، کمپنی وغیرہ کا سرمایہ ہو - (۲) خزانچی ؛ حویلدار ؛ حاکم خزانہ ؛ افسر خزانہ -

*Lord High Trea urer* : (تاریخ) انگلستان کا خازن اعلیٰ جس کے فرائض اب محکمۂ حکام خزانہ انجام دیتے ہیں -

*T.' of the Household* : سازن صرف خاص ؛ جس کا رتبہ لارڈ اسٹیورڈ کے بعد ہے -

**treasurership**, *n.* : خازن ؛ خزانچی یا حاکم خزانہ کا عہدہ یا عہد کار گرد کی -

**Treasury**, *n.* : (۱) خزانہ ؛ وہ مکان جس میں خزانہ رکھا جائے - (۲) (مجازاً) گنجینۂ علوم ؛ مخزن معلومات (کتاب یا شخص) (۳) خزانۂ ریاست ؛ وہ مکان جس میں ریاست کا خزانہ رکھا جائے - (۴) محکمۂ خزانہ ؛ عمال خزانہ -

*T. Board, Lords (commissioners) of the T.* : مجلس خزانہ ؛ حکام خزانہ جو برطانیہ کے خزانے کے نگران ہیں جن میں *First Lord of the T.* یعنی وزیر اعظم ؛ اعلیٰ افسر مالیات اور تین اور حکام خزانہ شامل ہیں -

*T. bench* : صف وزرا ؛ دارالعوام میں صدر کے داھنی ھاتھ کی پہلی بنچ جس پر وزیر اعظم (بہ شرطیکہ وہ امرا میں سے نہ ہو) اعلیٰ افسر مالیات اور دیگر وزرا بیٹھتے ہیں -

*t. bill* : سرکاری ھنڈی جو خزانے کی طرف سے عارضی ضرورت پوری کرنے کے لیے جاری کیجاتی ہے -

*t. note = currency note* : Currency دیکھو - (۱) (۲) خزانے کے نوٹ جو سرکاری مطالبے کی ادائی میں کام آتے ہیں -

*T. warrant* : محکمۂ خزانہ کا حکم ادائگی -

**Treat**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) پیش آنا ؛ برتاؤ کرنا ؛ سلوک کرنا - (*how did they t. you ?*) - (۲) (بات کو) کسی خاص رنگ میں لینا - (*better t. it as a joke*) - (۳) علاج کرنا ؛ تدبیر کرنا (*treated him for smallpox, How would you t. a sprained ankle ?*) - (۴) کوئی عمل کرنا ؛ کوئی کیمیاوی جز ملانا یا داخل کرنا (*must next be treated with sulphuric acid*) - (۵) (کسی خیال یا مضمون کو) ادا کرنا (ادب یا آرٹ میں) - (۶) ضیافت کرنا ؛ کھانا وغیرہ کھلانا ؛ تماشا دکھانا (*I will t. you all, think you might t. me to an ice, a theatre,*) - (۷) (کونسل وغیرہ کے امیدوار کا) رائے دھندوں کی دعوت یا خاطر تواضع کرکے ان کی رائے پر اثر ڈالنا - (۸) گفت و شنید کرنا (صلح وغیرہ کی) - (۹) لطف کی چیز ؛ نعمت (*pantomime is a great t. to him, what a t. it is not to have to get up early*) - (۱۰) [illegible] کھانے کی یا تفریحی جلسے وغیرہ کی -

*school- t.* : اسکول کے (خصوصاً اتوار کی اسکول کے) بچوں کی گوٹ -

*stand t.* : کھانے یا تفریحی جلسے کی دعوت کرنا ، یا اس کے مصارف برداشت کرنا -

*t. of* : بحث کرنا ؛ موضوع بحث ہونا -

**treatable**, *a.* : سلوک کے قابل وغیرہ -

**treater**, *n.* : برتاؤ کرنے والا وغیرہ -

**treating**, *n.* : ناجائز خاطر تواضع رائے دھندوں کی -

**Treatise**, *n.* : رسالہ (جو کسی خاص موضوع پر لکھا جائے) -

**Treatment**, *n.* : (۱) برتاؤ ؛ سلوک - (۲) علاج ؛ تدبیر - (۳) عمل ؛ کسی کیمیاوی جز کا ملانا یا داخل کرنا -

**Treaty**, *n.* : (۱) عہد نامہ (جو قوموں کے مابین باضابطہ کیا جائے) ؛ صلح نامہ - (۲) قرار داد ؛ معاہدہ (اشخاص کے مابین) -

*be in t.* : خرید و فروخت وغیرہ کی بات چیت ہونا ؛ گفت و شنید ہونا -

*t. port* : بندرگاہ جو غیر ملکیوں کی تجارت کے لیے حسب معاہدہ کھلی رکھنی پڑتی ہے -

**Treble**, *a.* & *n.* *v. t.* & *i.* : (۱) تہرا ؛ سہ گونہ - (۲) تگنا ؛ سہ چند - (۳) (بچے کی آواز) = *soprano* - (۴) (تاش ، ھورسٹ ، برج وغیرہ کی ایک اصطلاح) - (۵) تین سے ضرب دینا ؛ تگنا کرنا ؛ سہ چند کرنا - (۶) تگنا ہو جانا ؛ سہ چند ہو جانا -

**trebly**, *adv.* : تہرا تہرا -

**Trebuchet, Trebucket**, *n.* : (۱) آلۂ جنگ جس سے پتھر پھینکے جاتے تھے ؛ سنگ انداز ؛ منجنیق - (۲) ایک طرح کا کانٹا ہلکی چیزوں کو تولنے کے لیے - (۳) کھٹکے دار پنجرا (چھوٹی چڑیوں کو پکڑنے کے لیے) -

**Trecento** (tratsh-), *n.* : اطالوی آرٹ اور ادب کی چودھویں صدی -

**Trechometer**, *n.* : Hodometer دیکھو -

**Tree**, *n.* & *v. t.* : (۱) پیڑ ؛ درخت ؛ شجر - (۲) لکڑی کا ڈھانچا

یا چوکھٹا مختلف کاموں کے لیے - (۳) (قدیم) پھانسی؛ سولی؛ صلیب (خصوصاً وہ جس پر حضرت عیسیٰ مصلوب ہوئے) - (۴) = Christmas - دیکھو *Christmas t.* (۵) (ریاضی) شجرہ؛ نقشہ منشعب؛ نقشہ جس میں شاخ در شاخ خطوط ہوں - (۶) شجرۂ نسب (*family or genealogical t.*) - (۷) (جانور یا انسان کو) گھیر کر درخت پر چڑھانا؛ درخت پر پناہ لینے پر مجبور کرنا - (۸) جوتے کو قالب پر چڑھا کر ٹھیک کرنا -

*at the top of the t.* : چوٹی پر؛ انتہائی عروج پر (اپنے پیشے یا فن میں) -

*axle, boot, roof, saddle, swingle -t.* : دیکھو Axle وغیرہ

*t. agate* : عقیق شجری؛ سنگ شجری؛ مشجر -

*t. calf* : چمڑے کی جلد جس پر درختوں کے نقوش ہوں؛ مشجر چرمی جلد -

*t. -creeper* : ایک قسم کا چھوٹا پرند -

*t. -fern* : اونچی قسم کا فرن -

*t. -frog* : ایک قسم کا جل بھومیا (پانی اور خشکی میں رہنے والا) جانور جو مینڈک سے مشابہ ہوتا ہے اور درخت پر چڑھ سکتا ہے -

*t. -gorse* : دیکھو Barnacle =

*t. -milk* : ایک جھاڑی کا دودھ جو سیلون میں بجائے دودھ کے پیتے ہیں -

*tree-nail* : کیل یا کھونٹی سخت لکڑی کی تختوں کے جوڑنے کے لیے -

*t. of knowledge, of good & evil* : شجر ممنوعہ؛ شجر علم (نیک و بد) (بائبل باب سوم پیدائش) -

*t. of liberty* : شجر حریت؛ جسے آزادی کے نشان کے طور پر مقام عام پر نصب کرتے ہیں -

*t. of life* : شجر حیات (پیدائش باب ۲ آیت ۹) -

*up a t.* : (مجازاً) زچ؛ ضیق میں -

**treeless**, *a.* : درختوں سے خالی -

**treelessness**, *n.* : درختوں سے خالی ہونا -

**Trefoil**, *n. & a.* : (۱) تپتیا پودا جس میں پھلیاں لگتی ہیں - (۲) کئی اور پودوں کا نام جن کی پتیاں سہ گوشہ ہوتی ہیں - (۳) تپتیا کام؛ سہ گوشہ نقش و نگار (کٹاؤ وغیرہ کے کام میں) - (۴) سہ گوشہ وضع یا ترتیب کی (چیز)

**trefoiled**, *a.* : سہ گوشہ وضع کا بنا ہوا -

**Trehala** *n.* : تیغال؛ شیر خشت کی قسم کی چیز جو ترکی اور ایران میں ایک کیڑے کے فضلے سے کوئے کی شکل میں بنتی ہے -

**Trek**, *v. i. & n.* : (جنوبی افریقہ) - (۱) (بیل کا) گاڑی کھینچنا؛ بوجھ گھسیٹنا - (۲) بیل گاڑی میں سفر کرنا - (۳) نقل وطن کرنا؛ نقل مکان کرنا - (۴) (عامیانہ) بوریا بدھنا اٹھانا؛ چل دینا - (۵) بیل گاڑی کا سفر - (۶) نقل مکان؛ نقل وطن؛ اس سفر کی ہر منزل -

**trekker**, *n.* : نقل وطن کرنے والا؛ بیل گاڑی میں سفر کرنے والا -

**Trellis**, *n. & v.t.* : (۱) جعفری؛ (لکڑی، لوہے یا تار کی) جالی - (۲) جعفری یا جالی کا چھوٹا سا بنگلہ (جو باغ میں بنا ہو) (۳) انگور کو جعفری یا ٹٹی پر چڑھانا -

**Tremble**, *v.i. & n.* : (۱) کانپنا؛ لرزنا؛ تھرانا؛ رعشہ ہونا (*trembled with anger*) - (۲) (مجازاً) خوف یا دہشت طاری ہونا؛ خوف سے لرزنا - (۳) پتوں وغیرہ کا ہوا سے تھرتھرانا - (۴) لرزش؛ لرزہ؛ تھرتھراہٹ؛ کپکپی - (۵) لرزے کی بیماری خصوصاً مویشی کی -

*hear and t.* : خوف اور ڈر -

*his fate trembles in the balance* : اس کے لیے بڑا نازک وقت ہے -

*his life trembles in the balance* : اس کی جان سخت خطرے میں ہے -

*I t. for his safety* : مجھے اس کی سلامتی کی طرف سے سخت اندیشہ ہے -

*trembling poplar* : دیکھو Poplar -

*was all of a t.* : (بول چال) سر سے پاؤں تک کانپ رہا تھا -

**tremblement**, *n.* : (شعر) لرزہ؛ تھرتھری -

**tremblingly**, *adv.* : کانپتے ہوئے؛ ڈرتے ہوئے -

**trembly**, *a.* : لرزاں -

**Trembler**, *n.* : (۱) کانپنے والا وغیرہ - (۲) مرتعش نے جو خود بخود برقی حلقے کو توڑتی جوڑتی رہتی ہے - (۳) برقی گھنٹی -

**Tremellose**, *a.* : (نباتیات) جیلی کا سا؛ جیلی کی طرح ہلنے والا -

**Tremendous**, *a.* : (۱) ہولناک؛ مہیب؛ خوفناک؛ نہایت شدید - (۲) (بول چال) بڑا؛ بہت -

**tremendously**, *adv.* : (۱) خوفناک طور پر؛ خوفناک حد تک - (۲) (بول چال) بہت؛ نہایت -

**tremendousness**, *n.* : (۱) مہیب ہونا؛ خوفناک ہونا - (۲) (بول چال) بہت بڑا ہونا -

*Tremolando*, **adv.** (mus.) : (موسیقی) لرزتی ہوئی آواز میں -

**Tremolant, -mulant**, *n.* : آرگن باجے کا وہ پرزہ جس سے لرزتی ہوئی آواز پیدا ہوتی ہے -

*Tremolo* *n.* (mus.) : (۱) لرزتی ہوئی آواز جو باجے یا گلے سے پیدا کی جائے - (۲) ارگن باجے کا پرزہ جس سے یہ آواز پیدا ہوتی ہے -

**Tremor**, *n.* : (موسیقی) (۱) لرزہ؛ کپکپی؛ رعشہ؛ تھرتھراہٹ - (۲) (خوف، خوشی وغیرہ کی) لہر جو جسم میں دوڑ جائے -

*intention t.* : رعشۂ قصدی؛ جو کسی عضو میں اس وقت پیدا ہوتا ہے جب اس سے کام لینے کا قصد کیا جائے -

*metallic t.* : رعشہ جو دھات کے کام کرنے والوں کو ہوجاتا ہے -

**tremorless**, *a.* : بے لرزہ؛ بے رعشہ -

**Tremulous**, *a.* : (۱) کانپتا ہوا؛ تھرتھراتا ہوا؛ لرزاں (*t. leaves, voice, hand*) - (۲) ڈرپوک؛ کچ دلا؛ ہچکچانے والا -

*t. line* : خط جو کانپتے ہاتھ سے کھینچا جائے -

**tremulously**, *adv* : (۱) کانپتے ہوئے - (۲) ڈرتے ہوئے؛ ہچکچاتے ہوئے -

**tremulousness**, *n.* : (۱) لرزاں ہونا - (۲) کچ دلاپن؛ ہچکچاہٹ -

**Trenail = tree-nail**, . دیکھو Tree -

**Trench** (-tsh), *v.t. & i. & n.* : (۱) خندق کھودنا؛ گہری نالی کھودنا - (۲) چھوٹے چھوٹے گڑھے پاس پاس کھود کر مٹی کو الٹ پلٹ کرنا؛ (کھیت وغیرہ کی) کھدائی کرنا - (۳) (لکڑی میں) نالیاں بنانا؛ خیارے بنانا یا کاٹنا - (۴) خندق کھودتے ہوئے آگے

بڑھنا - (۵) مداخلت کرنا ( حقوق میں )؛ خلل انداز ہونا (خلوت، اوقات وغیرہ میں)- (۶) ( الحاد ، بیہودگی وغیرہ کی ) حد تک پہنچنا - ( ۷ ) کھائی ؛ گہری نالی - ( ۸ ) ( فوج ) خندق ؛ جو عموماً سات فٹ گہری ہوتی ھے اور اس کے دونوں کناروں پر مٹی کا دھس بنا دیا جاتا ھے -

*mount the tt.* : خندق میں پہرا دینا -

*open the tt.* : خندق کی کھدائی شروع کرنا -

*t.-cart* : نیچے پہیوں کی ھاتھہ سے چلانے والی گاڑی جو خندق میں چلائی جاتی ھے -

*t. coat* : سپاهیوں کی برساتی ؛ باران کوٹ -

*t. foot* : پاؤں کی کھال کا پانی میں کھڑے رھنے سے گل جانا -

*t. mortar* : خندق توپ ؛ هلکی توپ جو تھوڑے فاصلے پر شدت سے گولہ باری کرتی ھے -

**trencher**, *n.* : خندق کھودنے والا وغیرہ -

**Trenchant**, *a.* : (۱) تیز ؛ بران ( *t. sword, blade* ) ( اب اس معنی میں شاذ ھے ) - (۲) پرزور ؛ گرم ؛ سخت ( اسلوب بیان ، تنقید ، پالسی وغیرہ ) -

**trenchancy**, *n.* : زور ؛ حدت ؛ سختی -

**trenchantly**, *adv.* : پرزور طریقے سے ؛ گرم طریقے سے ؛ سختی سے -

**Trencher** ( for t. see Trench ), *n.*: (۱) *trench* کا اسم فاعل- (۲) کٹھوتی ؛ لکڑی کی بڑی رکابی جس میں نان پاؤ رکھہ کر کاٹتے ھیں - (۳) ( قدیم ) دستر خوان کے مزے ؛ خورد و نوش -

*great, small, poor &c. trencherman* : خوش خوراک ؛ پرخور ؛ کم خوراک -

*t. companions* : طفیلی رفیق یا دوست -

*t. cap* : چوکور ٹوپی جو کالجوں میں پہنتے ھیں -

*t.-fed* : ( شکاری کتے ) جو ایک ساتھہ نہیں رکھے جاتے بلکہ مختلف شکاری انہیں الگ الگ پالتے ھیں -

*t.-valiant* : دستر خوان کا بہادر -

**Trend**, *v.i. & n.* : (۱) کوئی خاص رخ ہونا ؛ کسی خاص سمت میں مڑنا ( *coast trends towards the south* ) - (۲) ( مجازاً ) مائل ہونا ؛ میلان ہونا ؛ رجحان ہونا - (۳) عام رجحان ؛ میلان ؛ رخ ( خصوصاً واقعات، رائے وغیرہ کا ) -

**Trental**, *n.* : روزانہ تیس دعاؤں کا سلسلہ ( جو مردے کی مغفرت کے لیے پڑھی جائیں ) -

*Trente-et-quarante*(F) ,*n.* = Rouge-et-noir: دیکھو Rouge-

**Trepan**, *n. & v. t.* ( -nn- ) : (۱) تربان؛ استوانی شکل کا جراحی منشار ( چھوٹا آرہ ) جس سے کھوپڑی کی هڈی کاٹ کر سوراخ کرتے ھیں - (۲) برما مشین ( جس سے کان میں کھڑی سرنگ کھودی جاتی ھے )- (۳) تربان سے کھوپڑی میں سوراخ کرنا -

**trepanation, trepanning**, *nn.* : تربان کا عمل جراحی؛ کھوپڑی میں سوراخ کرنا یا کیا جانا -

**Trepan**, *v.t.* (-nn- ) : پھانسنا؛ پھانس کر لانا یا لے جانا ؛ بہکا کر کرانا ( کوئی کام ) -

**Trepang**, *n.*: ایک قسم کا گھونگا جس کی یخنی چین میں پی جاتی ھے -

**Trephine** (- en, - in) *n. & v. t.* : (۱) ترفین ؛ تربان کی ترقی یافتہ شکل؛ کھوپڑی میں سوراخ کرنے کا آلۂ جراحی - (۲) ترفین سے کھوپڑی یا دیدے پر عمل جراحی کرنا -

**Trepidation**, *n.* : (۱) خوف؛ گھبراهٹ؛ بے چینی - (۲) رعشہ جو فالج وغیرہ کی وجہ سے ھوجاتا ھے - (۳) ( تاریخ هئیت ) سیر شمس کا اهتزاز جو پہلے اعتدال شب و روز کا سبب سمجھا جاتا تھا -

**Trespass** , *v. i. & n.* : (۱) مداخلت بے جا کرنا ؛ مخل ھونا - (۲) (مجازاً) ( تکلف کی گفتگو میں ) زحمت دینا؛ بار ڈالنا؛ بے جا فائدہ اٹھانا (*shall t. on your hospitality*)- (۳) ( اب صرف ادبی زبان کے لیے مخصوص ھے) خلاف ورزی کرنا (قانون یا اصول کی ) ؛ پامال کرنا ( حقوق کا ) ؛ قصور کرنا ( کسی شخص کا ) - (۴) خلاف ورزی؛ قصور - (۵) ( قانون ) خلاف ورزی قانون ؛ خلاف قانون فعل یا ترک فعل - (۶) (قانون) مداخلت بے جا یا مجرمانہ - (۷) ( نیز *action of t.* ) مداخلت بے جا کی بناء پر هرجانے کا دعوی -

*t.-offering* : قربانی جو شریعت موسوی سے انحراف کرنے والا کفارے کے طور پر کرے؛ قربانیء کفارہ -

*t. on one's preserves* : کسی کے مخصوص میدان یا دائرۂ عمل میں مداخلت کرنا -

**trespasser**, *n.* : (۱) مداخلت بے جا کرنے والا - (۲) خطا کار؛ قصور وار -

**Tress**, *n. & v. t.* : (۱) سر کے بالوں کی لٹ؛ زلف؛ کاکل ؛ گیسو (خصوصاً عورت یا لڑکی کے ) - (۲) ( جمع ) سر کے بال (خصوصاً عورت یا لڑکی کے ) - (۳) زلفیں بنانا -

(-) **tressed**, *a.* : (—) بالوں کا ؛ (—) زلفوں کا -

**tressy**, *a.* : زلفوں سے آراستہ -

**Trestle** (-sl), *n.* : (۱) قینچی دار پایوں کی بیٹھک جس پر تختہ رکھہ کر میز وغیرہ بنالیتے ھیں ؛ قینچی دار گھوڑی - (۲) ( نیز *t. work* ) ( پل وغیرہ کے ) قینچی دار پایوں کا سلسلہ - (۳) ( بحری؛ نیز *t. tree* ) نچلے مستول میں دھری افقی لکڑیاں جن کے سہارے سب سے اونچا مستول کھڑا رهتا ھے -

**Tret**, *n.* : گھاٹا؛ زائد مقدار جو بعض اشیاء کے خریداروں کو دیتے ھیں تاکہ جتنا حصہ نقل و حمل میں ضایع ھو اس کی کمی پوری ھو جائے -

**Trevet** : دیکھو Trivate -

**Trews**, *n.* pl. : اسکاٹستان کے پہاڑیوں کا دھاری دار پتلون -

**Trey** (-a), *n.* : (۱) (تاش) تکی- (۲) تیا؛ پانسہ جس پر تین صفر بنے ھوں -

**Tri**- ( - *i* - *before vowel & before consonant exc. as shown*) *pref.* : سابقہ لاطینی اور یونانی سے ماخوذ بہ معنی تہرا -

*-adelphous*, سہ بندی؛ جس کے حامل زر کے تین الگ الگ حصے ھوں -

*-androus* : سہ نر؛ جس میں تین حامل زر ھوں -

*-apsidal* : سہ طاق؛ جس میں تین محراب دار طاق ھوں -

*-basic*: سہ باسہ؛ جس میں هائیڈروجن کے تین جوهر ھوتے ھیں جو باسے سے بدلے جاسکتے ھیں -

*-brachial* ( - k - ) : تین هتھوں کا اوزار خصوصاً چقماق پتھر کا-

*-capsular* : (نباتیات؛ حیوانیات) سہ تبہ ؛ جس کے هر پھول میں تین تردیاں ھوں -

*-earpous* : (۱) سہ دانہ جس میں تین پھل لگے ہوں -
(۲) سہ بقہ ؛ جس میں تین بقچۂ گل ہوں -

*-centenary* : دیکھو Trecentenary -

*-chord* (-k-) : (۱) تین تار کا باجا خصوصاً ستار وغیرہ -
(۲) پیانو جس میں ہر سر کے تین پردے ہوں -

*-chromatic* : (۱) سہ رنگ ؛ تین رنگ کا - (۲) سہ رنگ بین ؛ جس کی نظر سرخ ' سبز اور ارغوانی رنگ کے پہچاننے کی طبعی قوت رکھتی ہو -

*-chromatic photography.* = *three colour process* : سہ رنگی طریق مصوری؛ جس میں سرخ نیلے اور زرد رنگ کی مدد سے چیزوں کا اصلی رنگ دکھایا جاتا ہے —

*-chromatism, n.* : سہ رنگ بینی -

*-corn* : (۱) سہ شاخہ؛ تین سینگ کا- (۲) سہ گوشہ ہیٹ - (۳) ( عوام *corne* - بھی کہتے ہیں ) فرانسیسی مسلح پولس کی دو گوشۂ ٹوپی -

*-corporal, -corporate* ( -at ) : ( نقابت ) ( وہ شکل ) جس میں تین دھڑ اور ایک سر ہو ؛ سہ پیکر -

*-cotyledonous* : (نباتیات) سہ فلقہ؛ جس میں تین دالیں ہوں-

*-crotic* : سہ ضربی؛ نبض جس میں تین ضربیں ہوں -

*-cuspid* : سہ نوکی؛ جس میں تین نوکیں ہوں -

*-dactylous* : سہ انگشتی ؛ جس کے ھاتھہ میں یا پیر میں تین انگلیاں ہوں؛ تنگلیا -

*-dentate* : سہ دندان ؛ سہ دندانہ ؛ سہ شاخہ -

*-digitate* : = دیکھو dactyl -

*-dimensional* : سہ ابعادی -

*-facial, -geminus* (۱) عصب مثلثی کا - (۲) عصب مثلثی-

*-floral, -florous* : سہ گل؛ جس میں تین پھول آئیں -

*-foliate, -foliolate* ÷ (۱) سہ ورقی پتی - (۲) پودا جس میں سہ ورقی پتیاں ہوں -

*-foliated*: (۱)(نباتیات) *foliate* (۲)(تعمیر)تپتیا نقش و نگارکا -

*-form* (ed) : تہرا ؛ جس کے تین حصے یا جسم ہوں -

*-furcate* (-at ) *a.* : (۱) سہ شعبہ ؛ سہ شاخہ - (۲) تین شعبوں یا شاخوں میں تقسیم کرنا یا ہونا -

*-geminal, a. & n.* : (۱) تہرا ؛ سہ توام - (۲) عصب مثلثی کا - (۳) عصب مثلثی -

*-geminus* : عصب مثلثی؛ کھوپڑی کا وہ عصب جو حرکت' حس اور ذائقے کے تین وظائف انجام دیتا ہے -

*-glot* : سہ لسانی ؛ تین زبانوں میں لکھا ہوا -

*-goneutic* : ( حشراتیات ) سال میں بچوں کے تین جھول نکالنے والا -

*-gram, -graph* : تین حروف کا مجموعہ جو ایک آواز دے -

*-gynous* ( *trij-* ) : سہ بقچہ؛ جس میں تین بقچۂ گل ہوں -

*-hedral* : سہ سطحی ؛ جس میں تین سطحیں ہوں -

*-jugate, -jugous*: (نباتیات) سہ جفتہ؛ جس میں تین جوڑے ہوں-

*-labe* : سہ شاخی سنسی ؛ جراحی کا ایک سہ شاخہ اوزار پتھری وغیرہ نکالنے کا -

*-labiate* : تین ہونٹوں والا ؛ سہ لب -

*-laminar* : سہ طبقہ ؛ تین پرتوں والا -

*-lateral, a. & n.* ( adv. -lly ) : (۱) سہ پہلو - (۲) سہ طرفہ ؛ جس میں تین فریق ہوں - (۳) مثلث ؛ تکونا قطعہ ' خطہ وغیرہ -

*-lemma* تین میں سے کوئی ایک چننے کا اختیار -

*-linear* : سہ خطی ؛ جو تین خطوں سے بنا ہوا ہو -

*-lingual* : سہ لسانی؛ جو تین زبانوں میں ہو؛ تین زبانوں کا -

*-literal* : (۱) سہ حرفی - (۲) ( سامی زبان میں ) جن کے اکثر مادوں میں تین حروف صحیح ہوتے ہیں؛ ثلاثی -

*-literalism, -literality, nn.* : ثلاثیت -

*-lith* : سنگ درہ ؛ قدیم زمانے کی یادگار جس میں دو کھڑے پتھروں پر ایک پڑا پتھر رکھہ کر در کی شکل بنا دیتے ہیں -

*-lithic, a.* : سنگ درے کا -

*-lobate* : سہ لو ' جس میں تین لو یا گوشے ہوں -

*-lobite* : سہ فلقہ ؛ ابتدائی دور حیات کا وہ جانور جس کا جسم تین حصوں میں منقسم ہوتا تھا -

*-lobitic, a.* : سہ فلقی -

*-locular* : سہ خانہ ؛ سہ خلیہ -

*-mensual, -mestr* ( i ) *al* : سہ ماہی -

*-merous, 3-merous*: تین اعضا یا جوڑ کا ؛ سہ عضوی سہ مفصلی -

*-morphism* : سہ شکلی ہونا

*-morphous* : ( حیوانیات ' نباتیات وغیرہ ) سہ شکلی؛ جو تین الگ الگ صورتوں میں موجود ہو -

*-nervate* : سہ عصبی -

*-nodal* : ( تشریح ' نباتیات ) تین جوڑ کا ؛ سہ مفصلی -

*-nomial, a. & n.* : ( جبر و مقابلہ ) ثلاثی ؛ تین رقموں کا مجموعہ یا مساوات -

*-nomialism* : سہ لفظی تسمیہ ؛ تین لفظ کے نام رکھنا -

*-oecious* ( -es-): سہ گل؛ ( وہ پودا ) جس میں نر ' مادہ ' اور نر مادی پھول الگ الگ پودوں میں آتے ہوں -

*-oxide* : وہ آکسائیڈ جس میں آکسیجن کے تین جوہر ہوں -

*-pennate* : دیکھو Pinnate -

*-petalous* : سہ رخسار ؛ تین پنکھڑیوں کا -

*-phthong* ( -i- ) : تین حروف علت کا مجموعہ جو ایک حرف کی آواز دیتا ہے ؛ مثلث علت -

*-phthongal* ( -nggl ) : مثلث علت کا -

*-phyllous* : سہ برگ ؛ تین پتیوں کا -

*-pinnate* : سہ پرا ؛ جس میں پتیوں کے تین سلسلے پر کی شکل کے ہوتے ہیں -

*-radial, -radiate* ( *d* ) : سہ شعاعی ؛ جس کی شعاعیں یا شاخیں تین سمتوں میں پھیلی ہوں -

*-serial, -seriate* : سہ سلسلہ ؛ سہ قطاری ؛ جو تین قطاروں میں ہو ( تشریح ' نباتیات ) -

*-spermous* : سہ تخمی ؛ جس میں تین بیج ہوں -

*-sporic, -sporous* : سہ تخمک -

*-stichous* ( *tristik-* ) : ( نباتیات ) سہ صفی ؛ جو تین عمودی قطاروں میں ہو -

*-stigmatic* : (نباتیات) سہ سر؛ جس میں تین سربقچہ ہوں-

*-stylous* : ( نباتیات)سہ گردن؛ جس میں تین گردن بقچہ ہوں-

*-sulcate* (نبا تیات) سہ خیارہ ؛ جس میں تین جھیریاں یا نالیاں ہوں ؛ ( حیوا نیات ) سہ انگشت ؛ سہ سم ؛ جس میں تین انگلیاں یا سم ہوں -

*-ternate* : سہ رکنی مکرر ؛ جس میں تین تین پتوں کے نو مجموعے ہوں -

*-tone* : وقفہ بقدر تین سروں کے -

*-valent* : سہ ترکیبی ؛ ھائیڈ روجن ے تین جوھروں سے مرکب ھونے کی قوت رکھنے والا -

**Triable**, *a.* : قابل آزمائش ؛ تجربے کے لائق ؛ قابل امتحان -

**Triacontahedral**, *a.* : سی ضلعی ؛ سی سطحی ؛ تیس ضلعوں یا سطحوں کا -

**Triad**, *n.* : (۱) تین کا جوڑ یا مجموعہ ؛ تکڑی ؛ تثلیث - (۲) ( کیمیا ) وہ عنصر جس کا ایک جوھر ھائیڈ روجن کے تین جوھروں سے مرکب ھو سکے - (۳) ( موسیقی ) تین سروں کا - (۴) ویلش زبان میں نظم و نثر کی وہ صنف جس میں ھر موضوع تین حصوں میں تقسیم کیا جاتا ھے ؛ سہ فقرہ

**triadic**, *a.* : (۱) تثلیثی - (۲) سہ فقری -

**Triage**, *n.* : بن کا پھوک جو قہوہ بنانے کے بعد باقی رہ جاتا ھے -

**Trial**, *n.* : (۱) آزمائش ؛ تجربہ ؛ امتحان - (۲) آزمائشی ( *t. ascents with an aeroplane* ) - (۳) ( *t. match* کا مخفف ) آزمائشی مقابلہ ( فٹ بال وغیرہ کا ) - (۴) دوڑ وغیرہ کا ابتدائی مقابلہ ( فائنل سے پہلے ) - (۵) تکلیف دہ چیز یا شخص - (۶) مصیبت ؛ تکلیف ( *old age has many tt.* ) - (۷) عدالتی تحقیقات ؛ مقدمہ ( *was on his t.* ) -

*method of t. and error* : ( ریاضی ) طریقۂ آزمائشی جس میں نا معلوم رقم کی کوئی قیمت فرض کر کے دیکھتے ھیں کہ جواب میں کس حد تک غلطی ھے اور پھر اس سے صحیح قیمت معلوم کر لیتے ھیں -

*on t.* : امتحاناً ؛ اس شرط پر کہ اگر اچھا ھو تو رکھا جاے ورنہ واپس کر دیا جاے -

*stood or underwent t. for murder* : اس پر قتل کا مقدمہ چلایا گیا -

*t. balance* : دو رقمی حساب میں آزمائشی بقایا ؛ میزان جمع خرچ کا مقابلہ جس سے کھاتے کی غلطی معلوم کی جاتی ھے -

*t. eights* : آزمائشی فریق ؛ کشتی چلانے والوں کے آٹھ آٹھ آدمیوں کے دو فریق جن میں سے کشتی رانی کے مقابلے کے لیے ٹیم منتخب کی جاتی ھے -

*t. marriage* : آزمائشی شادی ؛ مرد عورت کا بے نکاح کے میاں بیوی کی طرح رھنا

*t. of the pyx* : دیکھو Pyx -

*t. run* : موٹر کار کا آزمائشی چکر -

*t. trip* : (۱) جہاز کا آزمائشی سفر - (۲) ( مجازاً ) آزمائش ؛ تجربہ -

*was on his t.* : اس پر مقدمہ چل رھا تھا -

*will give you a t.* : تم کو امتحاناً رکھوں گا -

*will make the t.* : اس کا تجربہ کروں گا -

**Triangle**, *n.* : (۱) مثلث - (۲) مثلث کی سی شکل ؛ فرضی مثلث جو تین نقطوں کے درمیان جو ایک سیدھ میں نہ ھوں سمجھہ لیا جاے - (۳) مثلث شکل کا اوزار مثلاً گنیا - (۴) تکڑا ؛ تین لٹھوں کو ملا کر بنائی ھوئی چیز جس سے زور لگا کر بوجھہ اٹھاتے ھیں - (۵) ( موسیقی ) ( صیقل شدہ فولاد کا ) تکونا کڑا ، ایک کونے پر کھلا ھوا جو فولاد کے ڈنڈے سے بجایا جاتا ھے - (۶) ( تاریخ ) ٹکٹکی ؛ جس سے باندہ کر سپاھیوں کو کوڑے لگاے جاتے تھے - (۷) ( .T ) ( ھئیت ) صور شمالیہ میں سے ایک صورت -

*equilateral t.* : مثلث مساوی الاضلاع -

*isosceles t.* : مثلث مساوی الساقین -

*right-angled t.* : قائم الزاویہ مثلث -

*scalene t.* : مثلث مختلف الاضلاع -

*solution of a t.* : مثلث کا حل ؛ دیے ھوے ضلعوں اور زاویوں سے بقیہ ضلعوں اور زاویوں کا معلوم کرنا -

*spherical t.* : مثلث کروی ( جو سطح کروی پر تین بڑے دائروں کے تقاطع سے پیدا ھو ) -

*the eternal t.* : ناگزیر تثلیث ، عاشق معشوق اور رقیب کی -

*the tt. of the neck* : گردن کے دو مثلث حصے جو جراحی کے نقطۂ نظر سے کیے گئے ھیں -

*t. of forces* : (۱) قوتوں کا مثلث ؛ جس کے اضلاع مقدار اور سمت کے لحاظ سے تین متوازن قوتوں کو ظاھر کرتے ھیں - (۲) یہ مسئلہ کہ تین متوازن قوتیں ھمیشہ ایک مثلث سے ظاھر کی جاسکتی ھیں -

**Trinagular**, *a.* : مثلث شکل کا ؛ تکونا -

*t. compasses* : تپایہ قطب نما -

*t. numbers* : اعداد مسلسل ۱ - ۲ - ۳ - ۴ - وغیرہ کی میزانوں کا سلسلہ - ( ۳ - ۶ - ۱۰ - ۱۵ - ۲۱ وغیرہ ) -

*t. pyramid* : مخروط مثلث ( جس کا قاعدہ مثلث شکل کا ھو ) -

*t. treaty, duel, &c.* : سہ طرفہ ، تین فریقوں کا عہد نامہ وغیرہ -

**triangularity**, *n.* : مثلثیت -

**triangularly**, *adv.* : مثلث کی شکل میں -

**trianguloid**, *a.* : مثلث نما -

**Triangulate**, *v. t.* : (۱) مثلث بنا دینا ؛ مثلث کی شکل کا بنا دینا - (۲) رقبے کو مثلثوں میں تقسیم کرنا ( پیمائش کی سہولت کی غرض سے ) - (۳) ( رقبے کے مثلث بناکر ) فاصلہ یا بلندی معلوم کرنا -

**triangulation**, *n.* : تقسیم مثلثی ؛ پیمائش مثلثی -

**Triangulate**, *a.* : ( حیوانیات ) مثلثوں میں تقسیم کیا ھوا -

**triangulately**, *adv.* : مثلثوں میں ؛ مثلث حصوں میں -

**Trias**, *n.* : ( ارضیات ) زیر جوراسی چٹانوں کا طبقہ ؛ وہ طبقہ جو *Jurassic* چٹانوں کے نیچے واقع ھے -

**triassic**, *a.* : زیر جوراسی -

**Triatic stay**, *n.* : ( بحری ) وہ رسا جو دو مستولی کشتیوں میں اگلے اور پچھلے مستول کی چوٹیوں کو جوڑتا ھے -

**Tribadism**, *n.* : چپٹی ؛ طبق زنی ؛ خلاف وضع فطری فعل جو ایک عورت دوسری عورت کے ساتھہ کرتی ھے -

**Tribalism**, *n.* : قبائلی تنظیم ؛ معاشرے کی تقسیم قبیلوں میں -

**Tribe**, *n.* : (۱) جرگہ ؛ قبیلہ ؛ غیر متمدن انسانوں کا گروہ جو ایک سردار کے ماتحت ھو - (۲) (تاریخ روما) ان جماعتوں میں سے ایک

جماعت جن میں اہل روما سیاسی اعتبار سے منقسم تھے؛ معشر - (۳) جماعت؛ گروہ؛ فرقہ؛ شعبہ - (۴) (حیوانیات) پودوں اور جانوروں کی قسمت جو جنس سے چھوٹی اور صنف یا خاندان سے بڑی ہو؛ گورہ (۵) (عموماً حقارت کے موقع پر) کسی خاص پیشے وغیرہ کے لوگ؛ ٹولی؛ قوم (*the whole t. of parasites,- actors*)

*the lost tt.* : جلا وطن اسباط؛ اسباط عشرہ جو جلا وطن کردیئے گئے تھے -

*the scribbling t.* : اہل قلم کی ٹولی -

*the ten tt.* : (بنی اسرائیل کے) شعب عشرہ؛ (یہودا اور بن یامین کے شعبوں کو چھوڑ کر) اسباط عشرہ -

*the twelve tt. of the Israelites* : بنی اسرائیل کے بارہ شعب یا اسباط -

*tribesman* : (۱) کسی قبیلے کا مرد - (۲) اپنے قبیلے کا آدمی؛ ہم قبیلہ -

**tribal,** *a.* : قبائلی؛ قبیلے یا قبیلوں کا -

**tribally,** *adv.* : قبیلوں میں -

**Triblet, tribolet,** *n.* : لوہے کا کھونٹا جس پر نلکی، چھلے وغیرہ گھڑتے ہیں؛ گھڑنی -

**Tribometer,** *n.* : برت گاڑی کی شکل کا آلہ جس سے رگڑ ناپتے ہیں؛ دلک پیما -

**Tribrach (-k),** *n.* : (عروض) رکن شعر جس میں تین چھوٹے بول ہوں؛ ثلاثی قصیر -

**tribrachic,** *a.* : ثلاثی قصیر کا -

**Tribulation,** *n* : مصیبت؛ دکھڑا -

**Tribunal,** *n.* : (۱) کرسی عدالت؛ مسند عدالت؛ مجسٹریٹ یا جج کی نشست - (۲) (خطابتہً) عدالت - (۳) (جنگ عظیم) مقامی کمیٹی جو فوجی خدمت سے استثنا کی درخواستوں پر غور کرتی تھی -

**Tribune,** *n.* : (۱) (تاریخ روما) وکیل جمہور (ان دو یا دس اشخاص میں سے ایک جو جمہور کی طرف سے منتخب کئے جاتے تھے اور حکومت کے مقابلے میں ان کے حقوق کی حفاظت کرتے تھے)- (۲) (تاریخ روما) فوجی افسر؛ مالی افسر وغیرہ؛ حاکم - (۳) (عموماً اخبار کے نام کے طور پر) حامی جمہور -

**tribunary,** *a.* : وکیل جمہور کا؛ وکلائے جمہور کا -

**tribunate,** : وکیل جمہور کا عہدہ یا عہد کار کردگی -

**tribuneship,** *n.* : وکالت جمہور؛ وکیل جمہور کا عہدہ یا عہد کار کردگی -

**tribunicial, tribunician(-shn) tribunitial(-shl),** *aa.* : وکیل جمہور کا؛ وکالت جمہور کا -

**Tribune,** *n.* : (۱) شہ نشین (جو روما کی عدالتوں کے محراب میں مجسٹریٹ کے بیٹھنے کے لیے ہوتا تھا) - (۲) (رومی باسلیق یا گرجا میں) اسقف کا تخت یا وہ محراب جس میں یہ تخت رکھا ہو - (۳) پلیٹ فارم؛ منبر وغیرہ جہاں سے تقریر کیجائے خصوصاً فرانس کی پارلیمنٹ کی تقریر گاہ -

**Tributary,** *a.* & *n.* : (۱) باج گزار - (۲) امدادی - (*t. States*) (فوج وغیرہ) - (۳) معاون (دریا) - (۴) باج گزار ریاست یا شخص؛ معاون دریا -

**tributarily,** *adv.* : (۱) معاون یا باج گزار کے طور پر؛ باج گزارانہ - (۲) امدادی طور پر -

**tributariness,** *n.* : باج گزاری -

**Tribute,** *n.* : (۱) باج؛ خراج؛ جو ایک ریاست یا حکمران دوسرے کو ادا کرے - (۲) باج گزاری کی حالت (*laid under t.*)- (۳) (مجازاً) خراج عقیدت؛ نذر عقیدت؛ خراج تحسین؛ نذر؛ ھدیہ (*the tt. of her admirers*) - (۴) (کان کنی) کچی دھات جو مزدوروں کو اجرت کے طور پر دیجائے؛ معاوضہ بالجنس (کان کنوں کا -)

*floral tt.* : پھولوں کی نذر جو ایکٹریسوں وغیرہ کو یا قبر پر پیش کی جائے؛ گل ہائے عقیدت -

*t. -work* : وہ کام جو معاوضہ بالجنس پر کرایا جائے -

**Tricar,** *n.* : تین پہیوں کی موٹر کار -

**Trice,** *v. t.* : (۱) (بحری) چڑھانا (بادبان) - (۲) کھینچنا؛ گھسیٹنا - (۳) باندھنا -

**Trice,** *n.* : دم بھر میں؛ چشم زدن میں (*in a t.*) -

**Triceps,** *a.* & *n.* : (۱) سہ سر (عضلہ) - (۲) سہ سر عضلہ خصوصاً بازو کا -

**Trichi** دیکھو Trichinopoli -

**Trichiasis,** *n.* : (۱) بول الشعر؛ ایک مرض جس میں پیشاب میں بال جیسے ریشے خارج ہوتے ہیں - (۲) (زچہ کے) پستان کا ورم جس کی وجہ سے دودھ کم نکلتا ھے - (۳) پر بال؛ آنکھوں کا مرض جس میں پپوٹے کے اندر بال نکل آتے ھیں - (۴) ایک بیماری جس میں بال الجھ کر رہ جاتے ھیں -

**Trichina,** *n.* ( pl. -ae ) : ترخینا؛ بال کے مانند کیڑا جو سور، چوھے وغیرہ کے جسم میں ہوتا ھے اور سور کا کم گلا ہوا گوشت کھانے سے انسان کے جسم میں داخل ہو جاتا ھے اور اکثر مہلک مرض پیدا کرتا ھے -

**trichiniasis,** *n.* : مرض ترخینا -

**trichinization,** *n.* : ترخینا کا مرض ہو جانا یا پیدا کرنا -

**trichinize,** *v. t.* : ترخینا کا مرض ہونا یا پیدا کرنا -

**trichinosis,** *n.* : مرض ترخینا -

**trichinosed, trichinotic, trichinous,** *aa.*: (۱) جس میں ترخینا کیڑے ہوں - (۲) ترخینا کا مریض؛ ترخینا زدہ -

**Trichinopoli,** *n.* : ترچناپلی کا بنا ہوا چرٹ -

**Tricho-** *in comb* : (ترکیبی صورت؛ حرف علت کے پہلے *trich*) یونانی لفظ *thrix trikhos* سے ماخوذ جس کے معنی بال کے ھیں -

*-gen, n.* : بال بڑھانے کی دوا -

*-genous, a.* : بال بڑھانے والی؛ مرانزا -

*-logy* : مبحث شعر؛ تشریح کا وہ حصہ جس میں بالوں کا مطالعہ کیا جاتا ھے -

*-pathic, a.* : بالوں کے علاج کے متعلق -

*-pathy, n.* : بالوں کے امراض کا علاج -

**Trichome,** *n.* : روئیں یا اور کوئی چیز جو پودوں کی چھال پر اگتی ھے؛ روئیدگی -

**Trichosis,** *n.* : بالوں کی بیماری؛ مرض شعری -

**Trichotomy** *n.* : تقسیم ثلاثی؛ کسی چیز کی تقسیم

تین حصوں میں خصوصاً وجود انسانی کی جسم، نفس اور روح میں -

**trichotomus**, *a.* : تقسیم ثلاثی کا -

**Trick**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) چال؛ فریب؛ جوڑ (*I suspect some t.*) - (۲) خاص ترکیب؛ گھات؛ ڈھب؛ داؤ؛ پیچ؛ کرتب - (۳) خاص عادت؛ حرکت؛ انداز وغیرہ (*has a t. of repeating - these are private school tt., disfigured by tt., - must cure himself of the t. of archaism*) - (۴) بری حرکت؛ شیطانی حرکت؛ شرارت - (۵) (تاش) ہاتھ؛ پتے جو ایک بار میں کھیلے جائیں - (۶) (بحری) پتوار یا سکان چلانے کی ایک باری (جو عموماً دو گھنٹے کی ہوتی ہے) - (۷) فریب دینا؛ دھوکا دینا؛ دھوکا دے کر پھانسنا؛ کچھ لے لینا؛ کوئی کام کرانا وغیرہ - (۸) (کسی چیز کا) دغا دینا؛ توقع کے مطابق نہ ثابت ہونا؛ یکایک واقع ہونا؛ بے خبری میں آلینا - (۹) شرارت کرنا؛ شیطانی حرکتیں کرنا - (۱۰) پہنانا (لباس)؛ آراستہ کرنا -

*conjurer's tt.* : مداری کے کرتب -

*lost, saved the t.* : ہاتھ کھودیا، لے لیا -

*shall soon get or learn the t. of it* : اس کا ڈھب بہت جلد آجائیگا -

*that'll do the t.* : اس سے کام بن جائیگا؛ مقصد حاصل ہو جائیگا -

*the odd t.* : دیکھو Odd -

*t. cyclist* : سائیکل کے کرتب دکھانے والا -

*t. line* : لاگ ڈوری؛ چپ سوانگ میں وہ ڈوری جس سے منظر بدلنے میں کام لیا جاتا ہے -

*t. of the trade* : کسی پیشے کا گر -

*t. scene* : لاگ سوانگ؛ وہ منظر جو پردہ گرائے بغیر دکھایا جائے -

*t. wig* : سر کے مصنوعی بالوں کا قالب جس کے ذریعہ بال کھڑے بھی ہو جاتے ہیں -

**tricker**, *n.* : چال باز؛ فریبی -

**trickery**, *n.* : دھوکا؛ فریب؛ دغا -

**trickish**, *a.* : اب شاذ ہے = Tricky

**trickster**, *n.* : دغا باز؛ فریبی -

**Trickle**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) (سیال شے کا) قطرہ قطرہ ہوکر گرنا یا بہنا؛ ٹپکنا؛ رسنا - (۲) (مجازاً) بات پھوٹنا؛ (خبر کا) ظاہر ہو جانا - (۳) قطرہ قطرہ کرکے گرانا؛ ٹپکانا - (۴) قطروں کا سلسلہ؛ پتلی سی دھار -

*the information trickled out* : خبر ظاہر ہوگئی -

*t. charger* : مخزن برق جس سے (مورچے وغیرہ میں) بہت آہستہ آہستہ بجلی بھری جاتی ہے -

**tricklet**, *n.* : بہت پتلی سی دھار؛ پھوٹیاں دھار -

**trickly**, *a.* : ٹپکتا ہوا؛ رستا ہوا -

**Tricksy**, *a.* : (۱) چنچل؛ اچپل؛ شوخ - (۲) انوکھا؛ عجیب -

**Trick-track, tick-tack**, *n.* : چوسر کی طرح کا ایک پیچیدہ کھیل -

**Tricky**, *a.* : (۱) فریبی؛ دغا باز - (۲) چالاک؛ کائیاں؛ ہوشیار - (۳) نازک؛ مشکل؛ نہایت ہوشیاری یا احتیاط سے کرنے کا؛ پیچ دار -

**trickily**, *adv.* : دغا بازی سے؛ چالاکی سے -

**trickiness**, *n.* : دغا بازی؛ چالاکی -

**Triclinium**, *n.* (pl. -ia) : (قدیم روما) (۱) کھانے کی میز جس کے تین طرف کوچیں لگی ہوتی تھیں - (۲) وہ کمرہ جس میں یہ میز ہو؛ سہ نشین -

**Tricoline**, *n.* : باریک سوتی پاپلین جو ریشم کی طرح معلوم ہوتی ہے -

**Tricolour, -or**, *a.* & *n.* : (نیز *tricoloured, a.*) (۱) سہ رنگی؛ تین رنگ کا - (۲) سہ رنگی جھنڈا جس میں تینوں رنگوں کے ٹکڑے قریب قریب برابر ہوں؛ خصوصاً فرانس کا قومی جھنڈا (سرخ، سفید، نیلے رنگ کا) -

*Tricot*, (treco), *n.* : (۱) ٹریکو؛ ایک قسم کا ہاتھ کا بنا ہوا اونی کپڑا - (۲) نقلی ٹریکو - (۳) ایک قسم کا ابھری ہوئی دھاریوں کا کپڑا -

*t. -stitch* : کروشیا کا ایک خاص ٹانکا -

**Tricycle**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) تین پہیوں کی سائیکل؛ تپہیہ؛ ٹرائیسکل - (۲) ٹرائیسکل چلانا -

*sociable t.* : دیکھو Sociable -

*tandem t.* : دیکھو Tandem -

**tricyclist**, *n.* : ٹرائیسکل چلانے والا -

**Trident**, *n.* : (۱) سہ شاخہ اوزار مثلاً مچھلی مارنے کا سہ پہلو برچھا - (۲) سمندر کے دیوتا (نیپچون) کا ترسول -

**Tridentine**, *a.* & *n.* : (۱) اس مجلس کلیسا کے متعلق جو ٹرینٹ میں (۱۵۴۳ - ۱۵۶۳) تک قائم رہی اور جس نے کیتھولک مذہب کے عقائد کی تدوین کی - (۲) رومن کیتھولک مذہب کا پیرو -

*T. theology* : مجلس ٹرینٹ کے مرتب کردہ عقائد؛ عیسائی دینیات -

**Triduo, -uum**, *n.* : تین دن کی عبادت (جو کسی ولی کے عرس سے قبل یا اس کی شفاعت حاصل کرنے کے لیے کی جاتی ہے) -

**Triennial**, *a.* & *n.* : (۱) سہ سالہ؛ جو تین سال کے بعد ہو یا تین سال تک رہے (*t. parliaments, t. plants*) - (۲) سہ سالہ (تین سال تک رہنے والا) پودا - (۳) سہ سالہ دعا؛ جو تین سال تک روزانہ مردے کی بخشش کے لیے پڑھی جاتی تھی - (۴) سہ سالہ سالگرہ یا جشن (کسی واقعے کی یادگار جو ہر تین سال بعد منائی جائے) -

*T. Act* : قانون اجلاس سہ سالہ؛ جس کی رو سے ہر تین سال کے بعد پارلیمنٹ کا نیا انتخاب ضروری تھا - سنہ ۱۷۱۶ ع میں یہ قانون منسوخ ہوگیا -

**triennially**, *adv.* : سہ سالہ؛ ہر تین سال کے بعد -

**Trier**, *n.* : (۱) *try* کا اسم فاعل - (۲) (نیز *trior*) فیصلہ کنندہ جو اس غرض سے مقرر کیا جاتا ہے کہ جوری پر لگائے ہوئے الزام کی تحقیقات کرے -

**Trierarch(-k)**, *n.* : (۱) (قدیم یونان) سہ طبقہ جنگی جہاز (*trireme*) کا کپتان؛ ترارک - (۲) ترارک؛ وہ دولتمند شخص جس کے ذمے اس قسم کا جہاز اپنے خرچ سے تیار کرانے کا فرض عاید ہو -

**trierarchal**, *a.* : ترارکی -

**Trierarchy**, *n.* : (۱) ترارک یعنی سہ طبقہ جنگی جہاز کے کپتان کا عہدہ - (۲) اتھینس کا جنگی جہازوں کا بیڑا جو دولتمند لوگوں کو تیار کرانا پڑتا تھا ؛ ترارکی بیڑا -

**Trifid**, *a.* : ( حیوانیات ؛ نباتیات ) سہ زخمہ ؛ جس کا کل یا جزو تین حصوں میں شگافتہ ہو -

**Trifle**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) خفیف یا ادنیٰ سی چیز ؛ ادنیٰ سی بات - (۲) چھوٹی سی رقم ؛ خفیف سی مقدار - (۳) کسی قدر ؛ تھوڑا سا ( *seems a t. angry* ) - (۴) نمش کیک ؛ چھوٹا سا کیک جس میں شراب میوہ وغیرہ ڈالتے ہیں اور اس کے اوپر دودھ کی نمش یا انڈے کی سفیدی کے جھاگ کی تہ ہوتی ہے - (۵) بھرت ؛ سیسے اور رانگ کا مرکب - (۶) فضول باتیں کرنا ؛ فضول حرکتیں کرنا ؛ خفیف الحرکتی سے کام لینا - (۷) ( وقت روپئے وغیرہ کو کسی کام میں ) ضایع کرنا ؛ بےکار صرف کرنا ؛ اڑانا - *shall probably break our necks, but that is a mere t.* : ( طنزاً ) اور کچھ نہیں بس ذرا ہماری گردن توڑ دیگا -

*t.-ring* : گورکھ دھندا ؛ ایک قسم کا پیچ در پیچ چھلا -

*t. with* : (۱) ( شخص ' چیز یا معاملے کو ) چٹکیوں میں اڑانا ؛ ہنسی میں ٹالنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ اہم یا سنجیدہ نہ سمجھنا ؛ کھیل سمجھنا - (۲) ( کسی چیز سے ) کھیلنا ؛ شغل کرنا -

**trifler**, *n.* : (۱) *trifle* کا اسم فاعل - (۲) سبک سر یا خفیف الحرکات شخص ؛ سطحی قسم کا آدمی -

**trifling**, *a.* : غیر اہم ؛ خفیف ؛ ذرا سی ؛ ادنیٰ سی - ( *trifling error, circumstances etc.* )

**triflingly**, *adv.* : (۱) خفیف الحرکاتی سے ؛ سبک سری سے ؛ ٹھٹھولی کے طور پر ؛ شغل کے طور پر - (۲) ایک ذرا ؛ خفیف حد تک -

**Triforium**, *n.* (pl. -ia) : مستف غلام گردش ( گرجے کے وسطی حصے ' سماع خانے اور دونوں پہلوؤں کے اوپر ) -

**Trig**, *a.* & *v. t.* & *n.* : (۱) آراستہ ؛ سجا ہوا ؛ صاف ستھرا ؛ عمدہ لباس پہنے ؛ بنا ٹھنا - (۲) آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ سنوارنا ؛ عمدہ لباس پہنانا - (۳) ( پہیے کو ) پتھر ' پہیہ روک وغیرہ سے روکنا ؛ روک لگانا - (۴) کسی چیز کے سہارے کھڑا کرنا ؛ ٹکانا - (۵) روک ( جو پہیے میں لگائی جائے ) -

**Trig**, : (اسکول کے لڑکوں کی اصطلاح) *trigonometry* کا مخفف

**Trigamous**, *a.* : (۱) سہ زوجی ؛ جس کی تین شادیاں ہوئی ہوں یا ایک وقت میں تین شوہر یا بیویاں ہوں - (۲) ( نباتیات ) سہ گلہ ؛ جس میں نر مادہ اور نرمادی پھول ایک ہی پودے میں آتے ہوں -

**trigamist**, *n.* : سہ زوج ؛ تین جورو والا ؛ تین شوہر والی -

**trigamy**, *n* : تین نکاح ایک وقت میں کرنے کی رسم ؛ سہ زوجی ؛ ایک شخص کی تین بیویاں یا شوہر ہونا -

**Trigger**, *n.* : لبلبی ؛ وہ پرزہ جس کے دبانے سے کوئی کھٹکا یا کمانی کھلتی ہے اور کل چلنے لگتی ہے ' خصوصاً بندوق وغیرہ کا گھوڑا -

(-) **triggered**, *a.* : (-) لبلبی کا -

**Triglyph**, *n.* : ( تعمیر ) ڈورک طرز کے آرائشی حاشیے میں ابھرا ہوا مربع جس میں جھریاں کٹی ہوتی ہیں ؛ جھری دار مربع -

**triglyphal, triglyphic** (al) *aa.* : جھری دار مربع کا یا اس شکل کا -

**Trigon**, *n.* : (۱) ( نجوم ) راس چکر میں تین تین راسوں کے چار مجموعوں میں سے کوئی مجموعہ ؛ سہ برج - (۲) ایک تکونا اوزار جو گھڑی وغیرہ کے ڈائل بنانے میں استعمال ہوتا ہے ؛ تکنیا - (۳) ( نجوم ) ستاروں کی وہ حالت جب ان میں ( ۱۲۰ ) درجے کا فرق ہوتا ہے - (۴) (قدیم یونان) گیند کا ایک کھیل تین آدمیوں کے کھیلنے کا - (۵) ( نیز *trigonon* ) مثلث بربط ؛ ایک قسم کا ستار - (۶) ( ریاضی ) مثلث -

**trigonic**, *a.* : مثلث شکل کا ؛ تکونا -

**Trigonal**, *a.* : (۱) ( ریاضی ) مثلث شکل کا - (۲) ( نباتیات و حیوانیات ) سہ کنار ؛ سہ پہلو ؛ جس کا افقی قطعہ مثلث ہو - (*t. stem, antennae*)

**trigonally**, *adv.* : سہ پہلو شکل میں -

**trigonous**, *a.* : سہ کنار ؛ سہ پہلو -

**Trigonometer**, *n.* : مقیاس مثلث ؛ جس کے ذریعے سے مثلث کے نا معلوم اضلاع اور زاوئیے مشاہدے سے معلوم کئے جاسکتے ہیں -

**Trigonometry**, *n.* : علم مثلث ؛ ریاضی کا وہ شعبہ جس میں مثلث کے ضلعوں اور زاویوں کی باہمی نسبت سے بحث ہوتی ہے -

**trigonometric** ( -al,) *a.* : علم مثلث کا -

**trigonometrically**, *adv.* : علم مثلث کی رو سے ؛ علم مثلث کے مطابق -

**Trike**, *n.* & *vb.* (colloq) : ( بول چال ) = Tricycle

**Trilby**, *n.* : ( جمع ' عامیانہ ) پیر -

**Trill**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) کھنکنا ؛ کھنکتی ہوئی آواز پیدا کرنا - (۲) گٹکری بھرنا ؛ گٹکری کے ساتھ گانا - (۳) کھنک ؛ کھنکتی ہوئی آواز خصوصاً گٹکری - (۴) وہ حرف جو کھنکتی ہوئی آواز سے ادا کیا جائے مثلاً " r " -

*trilling laughter* : گٹکری دار قہقہہ -

**Trilling**, *n.* : (۱) تہرا بلور ( جس میں تین بلور ایک میں جڑے ہوئے ہوں ) - (۲) تین جڑواں بچوں میں سے ہر بچہ -

**Trillion**, *n.* & *a.* : کرور کھرب -

**trillionth**, *a.* & *n.* : کرور کھربواں -

**Trilogy**, *n.* : (۱) ( قدیم یونان ) سہ المیہ ؛ تین المیہ ڈرامے جو ایک سلسلے میں دکھائے جاتے تھے - (۲) سہ نثر ؛ سہ نظم ؛ سہ افسانہ وغیرہ ؛ نثر یا نظم کے تین مضامین جو ایک ہی موضوع پر ہوں اور ساتھ ساتھ شایع کئے جائیں -

**Trim**, *a.*, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) خوش ترتیب ؛ با ترتیب ؛ سلیقے کا ؛ سجا سجایا ؛ کیل کانٹے سے درست ؛ صاف ستھرا ؛ آراستہ پیراستہ - (۲) سلیقے سے ترتیب دینا ؛ سنوارنا ؛ سجانا ؛ صاف ستھرا بنانا ؛ کاٹ چھانٹ کر درست کرنا ( جھاڑی وغیرہ کو ) ؛ تراش کر درست کرنا ( داڑھی ) ؛ گل کترنا ( چراغ وغیرہ کا ) - (۳) ( *t. off, away* ) چھانٹ دینا ؛ چھیل دینا ؛ تراش دینا ( بیکار یا بد نما اجزا کو ) - (۴) ( لباس وغیرہ ) بنانا سنوارنا ؛ بننا سنورنا ؛ سج سجا کر تیار کرنا یا ہونا - (۵) ( کپڑے پر لیس فیتہ وغیرہ ) ٹانکنا ؛ جھالر وغیرہ لگانا - (۶) ( بحری ) ( جہاز یا کشتی کا ) بوجھ برابر کرنا ؛ توازن درست کرنا ( مال یا مسافروں کو ادھر ادھر ہٹا کر ) - (۷) ( بحری ) مستولوں یا بادبانوں وغیرہ کی ترتیب ہوا کے لحاظ سے بدلنا - (۸) ( کسی معاملے میں خصوصاً

سیاست میں ) دو اصولوں یا فریقوں کے بین بین رہنا ؛ مستقل طور پر کسی کا ساتھ نہ دینا؛ تھالی کا بینگن ہونا؛ ابن الوقت ہونا - (۹) ( بول چال) جھاڑنا ؛ آڑے ہاتھوں لینا ؛ ( معاملے یا سودے میں) جیت میں رہنا ؛ فائدے میں رہنا- (۱۰) (عامیانہ) ٹھگنا؛ مونڈنا ؛ دھوکے سے روپیہ وغیرہ وصول کرنا - (۱۱) (تیاری یا درستی کی ) حالت ؛ قرینہ؛ ترتیب ( *everything in perfect t.,* ) - (۱۲) عمدہ حالت ؛ عمدہ ترتیب -

*am in no t. for rough work* : میری (صحت یا پوشاک وغیرہ کی ) حالت کھرے کام کے لائق نہیں ھے -

*in fighting t.* : سامان حرب سے آراستہ ؛ لڑائی کے لیے تیار ( جہاز اور مجازاً شخص وغیرہ ) -

*in t.* : درست حالت میں ' با ترتیب خصوصاً جہاز کے باد بان وغیرہ -

*out of t.* : خراب حالت میں ؛ بے ترتیب -

*the t. of the masts* : ( بحری ) مستولوں کی ترتیب یا مناسب جگہ -

*t. by the head, stern* : دیکھو By -

*t. person's jacket* : کوڑے یا قمچی سے خبر لینا ؛ دھنکنا ؛ مرمت کرنا -

*t. the shore* : ( مچھلی کے جھنڈ کا ) کنارے کنارے چلنا -

**trimly**, *adv.* : ترتیب سے ؛ سلیقے سے ؛ ستھرے طریقے سے -

**trimness**, *n.* : خوش ترتیبی؛ با ترتیبی؛ آراستگی؛ ستھراپن -

**Trimeter**, *n. & a.* : شش رکنی نظم ؛ جس کے ہر مصرعے میں چھ رکن ہوں -

*iambic t.* : شش رکنی مصرعہ جس کے ہر رکن میں پہلا بول غیر تاکیدی اور دوسرا تاکیدی ہو -

**trimetric** (al) *aa.* : شش رکنی -

**Trimmer**, *n.* : (۱) *Trim* کا اسم فاعل - (۲) وہ شخص جو کپڑوں میں لیس وغیرہ ٹانکتا ھے (*hat -t., coat -t.,*) - (۳) وہ شخص جو سیاست وغیرہ میں دو اصولوں یا فریقوں کے بین بین رہتا ھے؛ تھالی کا بینگن ؛ ابن الوقت - (۴) گل گیر ؛ باغبان کی قینچی وغیرہ ؛ وہ آلہ جس سے کوئی چیز چھانٹتے یا تراشتے ہیں - (۵) وہ افقی لکڑی جو آتشدان وغیرہ میں کڑیوں کا بوجھ سہارتی ھے -

**Trimming** *n.* : (۱) *Trim* کا حاصل مصدر - (۲) کپڑے وغیرہ پر لیس یا فیتہ ٹانکنا - (۳) ( جمع ؛ بول چال ) لوازمات ؛ خصوصاً کھانے کی چیز کے -

*leg of mutton &c. & tt.* : بکری کی ران مع لوازمات -

**Trine**, *a. & n.* : (۱) تہرا ؛ جس میں تین حصے یا اجزا ہوں - (۲) ( نجوم ) دوسرے ستارے سے ثلث دائرے یا ۱۲۰ درجے کا بعد رکھنے والا - (۳) ( نجوم ) دو ستاروں میں ثلث دائرے یا ۱۲۰ درجے کا بعد ( *in t.* ) -

*t. aspersion or immersion* : تہرا چھینٹا پانی کا ( اصطباغ میں ) -

**trinal, trinary**, *aa.* : تہرا -

**Tringle** *n.* : (۱) پردہ لٹکانے کا ڈنڈا - (۲) مسہری کا ڈنڈا - (۳) ( تعمیر ) ( کارنس وغیرہ کی آرائش میں ) چھوٹا سا مربع - (۴) ( گولہ اندازی ) پچھلی روک ؛ وہ سلاخ یا تختہ جو توپ کے پیچھے اس کے دھکے کو روکنے کے لیے لگا دیتے ہیں -

**Trinitrotoluene,-uol**, *n.* : *TNT* اور *trotyl* ( اس کا مخفف آتا ھے ) بہت بڑی قوت کا پھٹنے والا مادہ جو جنگ عظیم میں استعمال ہوتا تھا -

**Trinity**, *n.* : (۱) تثلیث؛ تین ہونا- (۲) تثلیث؛ تین کا مجموعہ - (۳) ( فنون لطیفہ میں ) تمثیل ( *symbol* ) جو تثلیث کو ظاہر کرتی ہو - (۴) پائپ صاف کرنے کا آلہ جس کی تین تہیں ہوتی ہیں -

*the T.* : باپ بیٹے روح القدس کا ذات باری میں متحد ہونا ؛ توحید فی التثلیث -

*T. House* : ایک انجمن جو نا خداوں کو لیسنس دیتی ھے اور سمندر میں رہنما مینار تعمیر کراتی ھے -

*t. ring* : قدیم زمانے کی کانسے کی انگوٹھیاں جن پر تین پھول بنے ہوتے ہیں اور انگرستان میں پائی جاتی ہیں -

*T. Sunday* : ایسٹر کے چودھویں دن کا اتوار -

*T. term* : دیکھو Term -

**Trinitarian** (ism) *nn.* : معتقد توحید فی التثلیث؛ معتقد تثلیث -

**Trinket**, *n.* : (۱) زیور کی قسم سے کوئی کم قیمت یا چھوٹی سی چیز - (۲) کوئی چھوٹی سی پر تکلف چیز -

**trinketry**, *n.* : چھوٹے موٹے زیور ؛ ٹوم چھلا -

**Trio** ( -eo, ), *n.* : (۱) ( موسیقی ) تین مختلف آوازوں میں گانے یا تین باجوں پر بجانے کا راگ - (۲) تین گانے والوں یا بجانے والوں کا طائفہ یا چوکی - (۳) مارچ ' منوئٹ وغیرہ کا دوسرا حصہ - (۴) تین آدمیوں کی ٹولی ؛ تکڑی - (۵) تاش کے کھیل ( *piquet* ) میں تین تصویروں کی مجموعہ ؛ تکڑم -

**Triode**, *n.* : ( لاسلکی ) سہ قطبی ؛ جس میں تین برقی قطب ہوں -

**Triole** ( tre- ), *n.* : ( موسیقی ) دیکھو Triplet -

**Triolet** ( tre-) , *n.* : ترایولیت ؛ آٹھ مصرعوں کی نظم جس میں پہلے مصرعے کی تکرار چوتھے اور ساتویں مصرعے میں اور پانچواں اس کا ہم قافیہ ہوتا ھے- اسی طرح دوسرے کی تکرار آٹھویں میں اور چھٹا اس کا ہم قافیہ ہوتا ھے -

**Trional**, *n.* : تریونال ؛ ایک خواب آور اور مخدر ( سن کر دینے والی ) دوا -

**Triones**, *n.* pl. = Charles's wain. : دیکھو Charles -

**Trior** : دیکھو Trier -

**Trip**, *v.i. & t. & n.* : (۱) تیزی اور نزاکت سے چلنا یا ناچنا - (۲) ( شعر وغیرہ میں ) روانی ہونا - (۳) ( کسی مقام کی ) سیر کو جانا ؛ سفر کرنا ؛ سیاحت کرنا - (۴) ٹھوکر کھانا - (۵) غلطی کرنا ؛ لغزش کرنا ( *caught him tripping in his dates,* ) - (۶) اڑنگا لگانا ؛ ٹانگ مارنا؛ (کسی چیز کا ) سامنے آجانا ( اور اس سے کسی شخص کا ٹھوکر کھانا ) ( *all apt to t.,* ) - (۷) ( کسی کی ) غلطی پکڑنا - (۸) ( بحری ) ( رسے وغیرہ سے ) لنگر کو جنبش دینا - (۹) ( بحری ) ( بلی وغیرہ کو ) گرانا ( یعنی عمودی حالت سے افقی حالت میں لانا ) - (۱۰) ( مشین کے کسی حصے کو ) کھٹکا دباکر کھول دینا ؛ چلا دینا - (۱۱) سفر ( خشکی یا سمندر کا)؛ مختصر تفریحی سفر ؛ سیر ؛ چکر ؛ پھیر ( *cheap tt. to the Riviera* ) - (۱۲) قدم جو تیزی اور نزاکت سے اٹھایا جاے - (۱۳) ٹھوکر ؛ لغزش - (۱۴) ٹھوکر کھانا ؛ اڑنگا لگانا - (۱۵) ( کشتی یا جہاز کے ) ایک پھیرے میں پکڑی ہوئی مچھلیاں -

***round t.*** : چکر ؛ جانا اور واپس آنا -

***t.-hammer*** : ایک طرح کا Tilt-hammer دیکھو Tilt -

**tripper**, *n.* : سیاح ؛ سیر و سفر کا شائق -

**trippingly**, *adv.* : تیزی اور نزاکت سے ؛ روانی سے -

**Tripartite** ( or trip- ), *a.* : (۱) سہ حصہ ؛ جو تین حصوں میں تقسیم ہو - (۲) ( نباتیات ) سہ درزہ ( پتی ) ؛ جو قریب قریب ڈنٹھل تک تین حصوں میں تقسیم ہو - (۳) سہ طرفہ ؛ جو تین فریقوں کے درمیان ہوں -

***t. indenture*** : سہ نسخہ دستاویز ؛ وہ دستاویز جس کے دو مثنے ہوں -

***t. treaty*** : سہ طرفہ عہد نامہ -

**tripartitely**, *adv.* : تین حصوں میں ، تین فریقوں میں -

**tripartition**, *n.* : تین حصوں میں تقسیم -

**Tripe**, *n.* : (۱) اوجھڑی ؛ بیل وغیرہ کے معدے کا وہ حصہ جو پکا کر کھاتے ہیں ( *a t. will stand anything* ) قدیم ) - (۲) ( جمع ؛ سوقیانہ ) آنتیں ؛ پیٹ - (۳) ( عامیانہ ) ( *but t.* ) نکمی چیز ؛ مہمل چیز - (۴) ( کرکٹ ) گھٹیا گیند ( جس کا کھیلنا سہل ہو ) -

***t.-de-roche*** ( trep-de-rosh) ایک تلخ چیز جو کائی کی قسم کی نباتیات سے نکلتی ہے اور شکاری وغیرہ ضرورت کے وقت غذا کے طور پر استعمال کرتے ہیں -

***tripeman*** : اوجھڑی بیچنے والا -

**tripery**, *n.* : اوجھڑی کی دوکان -

**Triplane**, *n.* : سہ تختہ طیارہ ( جس کے نیچے مضبوطی کے لیے تختے لگے ہوں ) -

**Triple**, *a. & v.t. & i.* : (۱) تہرا ؛ تین حصوں کا ؛ سہ گونہ - (۲) سہ گونہ ہو جانا ؛ تہرا ہوجانا - (۳) تگنا ہونا - (۴) انجن کے بیان میں بھاپ کو تگنا کر دینا -

***T. Alliance*** : اتحاد ثلاثہ : (۱) وہ اتحاد جو انگلستان سویڈن اور نشیبستان ( *Netherlands* ) میں سنہ ۱۶۶۸ ع میں لوئی چہار دهم کے خلاف ہوا تھا - (۲) جو فرانس ، برطانیہ اور نشیبستان میں سنہ ۱۷۱۷ ع میں ہسپانیہ کے خلاف ہوا تھا - (۳) جو جرمنی ، آسٹریا و اٹلی میں سنہ ۱۸۸۲ ع میں روس اور فرانس کے خلاف ہوا تھا - (۴) جو ریل ، کان کنی اور باربرداری کے مزدوروں میں ۱۹۲۱ ع تک رہا -

***t. crown*** : پاپائے روم کا تاج ؛ کلاہ پاپائی -

***T. entente*** : دیکھو Entente -

***t. -headed*** : سہ سر -

***t. -nerved*** : سہ عصبی -

***t. -time*** : ( موسیقی ) تہری تال -

**Triplet**, *n.* : (۱) تین چیزوں کا مجموعہ ؛ تین - (۲) تکڑی ؛ ہم قافیہ مصرعے ؛ ہم قافیہ مثلث - (۳) (موسیقی) تین سر جو دو سروں کے تال پر بجائے یا گائے جائیں - (۴) (بول چال) تین جڑواں بچوں میں سے کوئی بچہ - (۵) ( بحری ) رسے اور لنگر کے حلقے کے درمیان زنجیر کی تین کڑیاں -

**Triplex**, *n.* : (۱) ( موسیقی ) تہری تال - (۲) ( موسیقی ) تعویر نغمہ جو تین حصوں میں منقسم ہو - (۳) سہ تہ ؛ تین پرتوں کا موٹر کار کا شیشہ جس کی دو تہوں کے بیچ میں سیلو لائیڈ کی تہ مضبوطی کے لیے دیتے ہیں -

**Triplicate**, *a. & n.* : (۱) تہرا ؛ خصوصاً جس کے تین نسخے ہوں - (۲) تین نسخوں میں سے ایک - (۳) تین نسخوں میں ہونا ( *document drawn up in t.* ) -

***t. certificate*** : سہ نسخہ سند -

***t. ratio*** : نسبت مثلثہ ( دو عددوں کے مکعب کی نسبت ) -

**Triplicate**, *v. t.* : تگنا کرنا ؛ تہرا کرنا -

**triplication, triplicature**, *nn.* : تگنا یا تہرا کرنا یا کیا جانا -

**Triplice** ( -tsha ), *n.* = Triple alliance, : دیکھو Triple -

**Triplicity**, *n.* : تہرا ہونا -

**Tripod**, *n.* : (۱) تپائی ؛ تین پائے کی میز ، اسٹول وغیرہ - (۲) (فوٹو کے کیمرے وغیرہ کی ) تپائی - (۳) ( قدیم یونان ) ڈیلفی کے مندر کی کانسے کی قربان گاہ ( جس پر بیٹھ کر پجارن غیب کی باتیں بتایا کرتی تھی ) - (۴) اس کی نقل جو کھیلوں کے مقابلے میں انعام کے طور پر دی جاتی تھی -

**tripodal**, *a.* : تین پائے کا ؛ تپائی کی شکل کا -

**Tripoli**, *n.* = Rotten - stone دیکھو Rotten -

**Tripos**, *n.* : (۱) ( کیمبرج یونیورسٹی ) امتیازی سند کا امتحان ؛ امتیازی بی ، اے - (۲) امتحان کے کامیاب امیدواروں کی فہرست -

**Triptych** (-ik) *n.* : (۱) قلمی یا عکسی تصویر ؛ کندہ کاری کی تصویر جو تین جڑی ہوئی لوحوں یا تختیوں پر بنی ہو ؛ سہ لوحی تصویر - (۲) ایک سلسلے کی تین تصویریں جو جڑی ہوئی تختیوں پر ہوں ؛ سہ تصویر - (۳) تین جڑی ہوئی تختیاں ( لکھنے کی ) ؛ سہ تختی -

**Tripudiate**, *v. i.* : (معلق) ناچنے لگنا ( خوشی ، فخر وغیرہ سے ) -

**Triquetra**, *n.* ( pl. -ae ) : ایک زیور جس میں قوس گندھے ہوئے ہوتے ہیں -

**Triquetrous**, *a.* : سہ کنار ( درخت کا تنا ) ، جس کے تین گوشے یا کنارے ہوں -

**triquetrously**, *adv.* : سہ کنار شکل میں -

**Trireme**, *n.* : قدیم یونانی جنگی جہاز جس میں چپوؤں کی تین قطاریں ہوتی ہیں ؛ سہ قطاری کشتی ؛ سہ تختہ کشتی -

***Trisagion***, *n.* : یونانیوں اور قدیم مشرقی اقوام کی ایک مناجات -

**Trisect**, *v. t.* : تین حصوں میں خصوصاً تین برابر حصوں میں تقسیم کرنا ؛ تثلیث کرنا -

**trisection**, *n.* : (عمل) تثلیث -

**Trismus** (-z-), *n.* : (مرضیات) کزاز فکی ؛ ایک مرض جس میں عضلات کے اکڑ جانے سے جبڑا بیٹھ جاتا ہے -

**Tristful**, *a.* : (قدیم) اداس ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ ملول -

**Trisyllable**, *n.* : تین بول کا لفظ -

**trisyllabic**, *a.* : تین بول کا -

**trisyllabically**, *adv.* : تین بول کے الفاظ میں -

**Tritagonist** (-ago-), *n.* : یونانی ناٹکوں میں تیسرا ایکٹر -

**Trite**, *a.* : پیش پا افتادہ ؛ معمولی ؛ فرسودہ ( فقرہ ، خیال ، مقولہ وغیرہ ) -

**tritely**, *adv.* : فرسودہ طریقے سے ؛ معمولی طور پر -

**triteness**, *n.* : معمولی ہونا ؛ فرسودگی -

**Tritheism**, *n.* : تثلیث پرستی ؛ تین خداؤں ( خصوصاً باپ ، بیٹے اور روح

القدس ) کی پرستش -

**tritheist**, *n.* : معتقد تثلیث ؛ تثلیث پرست -

**tritheistic** (al), *aa.* : تثلیثی ؛ عقیدۂ تثلیث کا

**Triton** *n.* : (۱) ( یونانی دیو مالا ) ٹرائٹن؛ سمندر کا ایک چھوٹا دیوتا جس کا باپ پوسائڈن اور ماں ایمفی ٹرائٹ تھی - (۲) سمندر کے چھوٹے دیوتاؤں میں سے کوئی دیوتا جس کی دم مچھلی کی سی ہوتی ہے اور ہاتھ میں گھونگھے کا بگل ہوتا ہے - (۳) گھونگھے اور سمندر ( کیڑے ) کی ایک قسم -

*T. among the minnows* : دیکھو Minnow -

**Triturate**, *v. t.* : (۱) پیس کر باریک کردینا - (۲) خوب اچھی طرح جمانا -

**triturable**, *a.* : ( ۱ ) جو باریک پیسا جا سکے - (۲) چبانے کے قابل -

**trituration**, *n.* : باریک پیسنا یا پیسا جانا؛ چبانا یا چبایا جانا-

**triturator**, *n.* : (۱) باریک پیسنے والا ؛ چبانے والا - (۲) باریک پیسنے کا آلہ -

**Triumph**, *n.* & *v. i.* : (۱) ( قدیم روما ) جشن فتح ؛ فتحیاب سپہ سالار کا جلوس - (۲) فتح مندی؛ کامیابی؛ فتح؛ کار نمایاں *returnet home in t.* '*has achieved great tt.*,) - (۳) فتح کی خوشی؛ فخر؛ اظہار فخر و مسرت (*the tt. of science*) '*great was his t. on hearing*) (۴) ( قدیم روما ) فاتح کا جلوس نکلنا - (۵) فتح پانا ؛ کامیابی حاصل کرنا ؛ کامیاب ہونا ؛ غالب آنا - (۶) فخر کرنا ؛ اترانا ( کسی بات پر یا کسی شخص کے مقابلے میں ) -

*could detect no t. in his eyes.*)

**triumphingly**, *adv.* : فخر سے؛ اتراتے ہوئے -

**Triumphal**, *a.* : ( جشن ) فتح کا ؛ فاتح کے جلوس کا ( *t. car*؛ *progress, hymn* ) -

*t. arch* : محراب فتح ؛ فتح دروازہ ( جو کسی فتح کی یادگار میں بنایا جاے ) -

*t. crown* : کامیابی کا تاج ؛ لارل کا مکٹ جو روما میں فتحیاب سردار کے سر پر رکھتے تھے -

**Triumphant**, *a.* : ( ۱ ) فتح مند ؛ فتح یاب ' کامیاب - ( ۲ ) ( اپنی فتح یا کامیابی پر ) نازاں- ( ۳ ) پر فخر ؛ فخر کا ؛ فخریہ ( تقریر ' لہجہ وغیرہ ) -

**triumphantly**, *adv.* : فتح مندی یا کامیابی سے؛ فخر سے؛فخریہ-

**Triumvir**, *n.* (*pl.*-ri -rs ) : ( ۱ ) ( قدیم روما ) ترام ویر ؛ مجلس ارباب ثلاثہ کا رکن ( جو سلطنت روما کی فرماں روائی کے فرائض انجام دیتی تھی ) - ( ۲ ) تاریخ روما میں عموماً پہلی اور دوسری مجلس ارباب ثلاثہ کے کسی رکن کے لیے آتا ہے -

**triumviral**, *a.* : ترام ویری -

**Triumvirate**(-at) *n.* : (۱ ) منصب ترام ویر - ( ۲ ) مجلس ترام ویری ؛ مجلس ارباب ثلاثہ : پامپی ' جولیس سیزر اور کرے سس کی سنہ ۶۰ ق م -؛ مارک انٹونی ' اکٹیوین اور لیپی ڈس کی سنہ ۴۳ ق م - (۳) تکڑی ؛ تین آدمیوں کا مجموعہ یا جتھا-

*first t.* : ( تاریخ روما ) پہلی مجلس ارباب ثلاثہ -

*second t.* : دوسری مجلس ارباب ثلاثہ -

**Triune**, *a.* : واحد فی التثلیث ؛ جو تین ہونے پر بھی ایک ہو ( *t. Godhead* ) -

**triunity**, *n.* : توحید فی التثلیث -

**Trivet**, *n.* : ( ۱ ) لوہے کی تپائی ( کیتلی وغیرہ کو آگ پر رکھنے کے لیے ) - ( ۲ ) بریکٹ جو آتش دان میں اسی مقصد کے لیے لگا ہوتا ہے -

*right as a t.* : ( ۱ ) ( بول چال ) بالکل ٹھیک - ( ۲ ) خوش حال ؛ تندرست ؛ خوش حالی یا تندرستی کے ساتھ -

*t. table* : تپائی ؛ تین پاے کی میز -

**Trivial**, *a.* : ( ۱ ) معمولی ؛ ادنی ؛ خفیف ( *t. matters*, *t. loss, raised t. objections* ) - ( ۲ ) نکما ؛ سطحی قسم کا؛ نا اہل ( آدمی ) - ( ۳ ) معمولی ؛ پ‌ڑپکا ؛ بے لطف - ( ۴ ) ( نباتیات ) غیر علمی ؛ مخصوص ؛ انفرادی ( نام ) -

*the t. round* : روز مرہ کی بے لطف زندگی -

**trivialism**, *n.* : ( ۱ ) *trivialness* - ( ۲ ) ادنی یا خفیف چیز - ( ۳ ) غیر علمی نام -

**triviality**, *n.* : ( ۱ ) *trivialness* - ( ۲ ) ادنی یا خفیف چیز -

**trivialize**, *v. t.* : خفیف ' نکما ' بے لطف ہوجانا یا کردینا -

**trivially**, *adv.* : خفیف سمجھ کر؛ معمولی طور سے ؛ سرسری طور سے -

**trivialness**, *n.* : ادنی یا خفیف ہونا ؛ نکما پن ؛ بے لطفی -

**Trivium**, *n.* : ( تاریخ ؛ قرون وسطی کے مدارس کے نصاب تعلیم میں ) پہلے تین فنون شریفہ : صرف و نحو ' خطابت اور منطق -

**-trix**, suf. : ( لاحقہ ) جس اسم فاعل مذکر کے آخر میں -*tor* ہو اس کے مونث کے آخر میں آتا ہے -

**Troat**, *v. i.* & *n.* : ( ۱ ) مست ہرن کی آواز - ( ۲ ) مست ہرن کی ( سی ) آواز نکالنا -

**Trocar**, *n.* : مبزل ؛ ایک آلہ استسقا کے مریض کے جسم سے رطوبت نکالنے کے لیے -

**Trochaic**(-k-), *a.* & *n.* : ( ۱) بحر ٹروکی کا' جس کے ہر رکن میں پہلا بول تاکیدی اور دوسرا غیر تاکیدی ہو - ( ۲ ) ( جمع ) اس بحر کی نظم -

*t. dimeter, t. tetrameter* : دیکھو Dimeter, Tetrameter

**Trochal**, *a.* : ( حیوانیات ) پہیے کی شکل کا ؛ دولاب نما -

**Trochanter**, *n.* : ( ۱ ) مدور فخذ ؛ ہڈیوں کا سلسلہ جو ران کی ہڈی کے اوپر ہوتا ہے- (۲) کیڑے کی ٹانگ کا دوسرا جوڑ -

**Troche** ( -sh -tsh, -ke ), *n.* : ( دواؤں کے ) قرص یا لوز -

**Tro:hee**(-k-), *n.* : ٹروکی؛ وہ بحر جس کے ہر رکن میں پہلا بول تاکیدی اور دوسرا غیر تاکیدی ہو -

**Trochil**(us)(-k-), *n.* : (۱) شکر خورہ - چھوٹے پرندوں کی ایک قسم خصوصاً : ( ۲ ) قدماء کے خیال کے موجب ایک پرند جو مگر مچھ کے دانت کے ریشے صاف کرتا تھا -

**Trochlea** *n.* ( *pl.* -*ae* ) : ( تشریح ) چرخی نما حصہ ؛ چرخی نما کڑی -

**trochlear**, *a.* : ( تشریح ؛ نباتیات ) چرخی نما -

**trochleate**, *a.* : ( نباتیات ) چرخی دار -

**Trochoid**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) ( تشریح ) مداری ؛ اپنے محور پر گردش کرنے والا - (۲) ( ریاضی ) استداری ذعا - (۳) لٹو کی شکل

کا ( محراب ) - ( ۲ ) مفصل مداری ؛ اپنے محور پر گردش کرنے والا جوڑ -

**trochoidal**, *a.* : مداری ؛ مفصل مداری کے متعلق -

**Trochometer**, *n.* : = Hodometer دیکھو

**Trod(den)** : - Tread دیکھو

**Troglodyte**, *n.* : ( ۱ ) غار نشین ؛ گپھا میں رھنے والا ( خصوصاً قبل تاریخی عہد میں مغربی یورپ کا ) - ( ۲ ) ( مجازاً ) تارک الدنیا زاھد ؛ راھب ؛ گوشہ نشین - ( ۳ ) ایک قسم کا پرند ( دیکھو wren ) - ( ۴ ) ایک قسم کا بندر جو انسان سے مشابہ ھوتا ھے -

**troglodytic(al)**, *aa.* : ( ۱ ) غار نشینوں کا - ( ۲ ) راھبانہ ؛ گوشہ نشینی کا -

**troglodytism**, *n.* : (۱) غار نشینی - (۲) گوشہ نشینی ؛ رھبانیت -

*Troika*, *n.* : گاڑی جس میں تین گھوڑے پہلو بہ پہلو جوتے جاتے ھیں -

*Trois-temps* : - waltz

**Trojan**, *a.* & *n.* : (۱) شہر ٹراے کا ؛ ٹراے کا باشندہ - ( ۲ ) بہادر ؛ جفا کش -

*like a T.* : نہایت محنت اور جفا کشی سے -

*T. war* : جنگ ٹراے جو یونانیوں اور ٹراے والوں میں ھوئی تھی -

**Troll**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ( گیت کے ٹکڑوں کو کئی آدمیوں کا ) باری باری سے گانا - (۲) بے پروائی سے گانا - (۳) ( دریا میں ) مچھلی کا شکار کھیلنا ؛ مچھلی مارنا ( خصوصاً *trolling-spoon* کی مدد سے ) - (۴) ( قدیم ) ( بوتل یا شیشے کو ) گردش میں لانا ؛ دور چلنا - (۵) گیت جس کے ٹکڑے کئی آدمی باری باری سے گائیں ؛ باری کا گیت - (۶) ( مچھلی مارنے کی ) بنسی کا ریل ( جس میں ڈور خود بخود لپٹتی اور کھلتی ھے ) - (۷) = *trolling-spoon* -

**Troll**, *n.* : (۱) جن - (۲) ( ناروے اور سویڈن کی دیو مالا ) ایک قسم کا بالشتیا جو انسانوں کا دوست مگر شریر ھوتا ھے -

**Trolley, -ly**, *n.* : (۱) ٹھیلا ( جس میں قلی اسٹیشن پر اسباب لے جاتے ھیں ) - (۲) ٹھیلا گاڑی ( جو ریل کی پٹری پر دستی پیرم کے دبانے سے چلتی ھے ) - (۳) لکڑی کا ٹھیلا ( جس میں سبزی فروش وغیرہ اپنا مال رکھ کر بیچتے پھرتے ھیں) - (۴) ٹرالی ' وہ پھرکی جسے بجلی کے تار میں لگا کر ٹرام ریل وغیرہ چلاتے ھیں - (۵) (فیز ) *t. -lace* ) ایک قسم کی موٹے کام کی لیس یا بیل -

*t. -car* : ( امریکا ) ٹرام گاڑی -

*t. -pole* : ٹرالی ڈنڈا ؛ جس کا ایک سرا گاڑی میں لگا ھوتا ھے اور دوسرے سرے پر ٹرالی ھوتی ھے -

**Trollop**, *n.* : (۱) پھوھڑ عورت - (۲) کسبی ؛ آوارہ عورت -

**trollopish, trollopy**, *aa.* : (۱) پھوھڑ - (۲) آوارہ -

*Tromba*, *n.* : ( موسیقی ) ترم ؛ بگل ؛ قرنی -

**Trombone**, *n.* : ایک قسم کا بڑا ترم یا بگل -

**trombonist**, *n.* : ترم بجانے والا -

**Trommel**, *n.* : ( کان کنی ) ڈھول کی شکل کی گھومنے والی چھلنی جس میں کچی دھات چھانتے ھیں ؛ چکر چھلنی -

**Tromometer**, *n.* : لرزش پیما ؛ ایک آلہ جس سے زلزلے کے خفیف جھٹکے ناپے جاتے ھیں -

**Trompe**, *n.* : پن دھونکنی ؛ بھٹی میں آگ دھونکنے کا ایک آلہ جو پانی کے گرنے کی قوت سے کام کرتا ھے -

**Troop**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) گروہ ؛ جھنڈ ؛ ٹولی ؛ مجمع -(*a t. of school-children surrounded by tt. of friends*) (۲) ( جمع ) فوج ؛ لشکر - ( ۳ ) ترپ ؛ سواروں کا دستہ ( جس میں عموماً ۶۰ سوار دو لفٹنٹ اور ایک کپتان ھوتا ھے ) - ( ۴ ) ترپ کی کمان - ( ۵ ) کوچ کا نقارہ ؛ ڈھول کی ایک آواز جس سے کوچ کا حکم دیا جاتا ھے - (۶) ( تھیٹر کے ایکٹروں یا کسی اور قسم کے ) تماشے والوں کی منڈلی ؛ کمپنی - (۷) جمع ھونا ؛ اکٹھا ھونا ؛ مجمع ھونا ( *t. up* ) - (۸) بہت بڑی تعداد میں آنا ؛ جانا ' چلنا ' ( *in, out, along* ) ( فوج کی فوج ' جھنڈ کے جھنڈ وغیرہ ) - ( ۹ ) ( *t. off, away* ) ( تیزی سے ) چل دینا ؛ چلے جانا ( اس کا فاعل ھمیشہ جمع میں آتا ھے ) - (۱۰) ( رجمنٹ کے ) ترپ بنانا ؛ ترپ وار کھڑا کرنا -

*get one's t.* : کپتانی کے عہدے پر ترقی پانا -

*household tt.* : - Household دیکھو

*t. -horse* : رسالہ کا گھوڑا -

*t. -ship* : بار برداری کا جہاز ؛ سپاھیوں اور اسباب کو لانے لے جانے والا جہاز -

*trooping the colour (s)* : جھنڈے کی پریڈ ؛ جھنڈے کے فوج کی صفوں میں سے گزرنے کی رسم جو قلعے کا پہرا بدلتے وقت ادا کی جاتی ھے -

**Trooper**, *n.* : (۱) رسالے کا سپاھی ؛ سوار - (۲) رسالے کا گھوڑا - (۳) ( فوج کا ) باربرداری کا جہاز

*swear like a t.* : کثرت سے بے ادبانہ قسمیں کھانا -

**Tropaeolum**, *n.* : ایک قسم کی بیل جس میں زرد اور مشکیزہ دار پھول آتے ھیں -

**Trope**, *n.* : ۱) صنعت معنوی ( مثلاً استعارہ ) - (۲) ( کلیسا ) استعارہ یا اشعار جو پادری وعظ میں استعمال کرے -

**Trophic**, *a.* : غذائی ؛ جو تغذیہ سے متعلق ھو -

*t. nerves* : غذائی اعصاب -

**Tropho-** in comb. : یونانی لفظ *trophe* بہ معنی غذا کی ترکیبی صورت -

*-neurosis* : اعصابی سؤ تغذیہ ؛ تغذیے کی خرابی جو اعصابی شکایت کی وجہ سے ھو -

**Trophy**, *n.* : (۱) ( قدیم یونان ) شکست خوردہ دشمن کے اسلحہ وغیرہ جو میدان جنگ میں یا کسی اور جگہ نمائش کے لیے رکھے جائیں ؛ نمائشات فتح - (۲) ( روما ) یادگار فتح ؛ مجسمہ وغیرہ یا اور کوئی مستقل چیز - (۳) فتح کی نشانی ؛ دشمن سے چھینا ھوا جھنڈا وغیرہ - ( مجازاً ) کامیابی کی یادگار یا نشانی - ( ۴ ) نشانی ؛ یادگار ( کسی چیز کی ) - (۵) وہ سامان جو کسی چیز کی نشانی یا نمونے کے طور پر دیوار وغیرہ پر سجایا جاے -

**Tropic**, *n.* & *a.* : (۱) ( *t. of cancer* ) خط سرطان ؛ ۲۳ درجے ۲۷ دقیقے کا عرض البلد شمالی - (۲) (*tt. of capricorn.*) خط جدی ؛ ۲۳ درجے ۲۷ دقیقے کا عرض البلد جنوبی - (۳)

مدار ؛ ان دونوں دائروں میں سے کوئی دائرہ جہاں سے آفتاب میل کے انتہائی نقطے پر پہنچنے کے بعد پھرتا ہوا نظر آتا ھے - (۴) منطقہ حارہ کا؛ گرم ملکوں کا ؛ گرم سیر خطے کا -

*the tt.* : منطقہ حارہ ؛ خط جدی اور خط سرطان کے بیچ کا خطہ -

*t.-bird* : ایک قسم کی چھوٹی مرغابی جس کی چونچ بہت لمبی ہوتی ھے -

**Tropical**, *a.* : (۱) منطقہ حارہ کا ؛ گرم ملکوں کا ؛ گرم سیر ( خطے کا ) ۔ (۲) منطقہ حارہ کا سا ( *t. heat, abscess* ) ؛ گرم ملکوں کا سا - (۳) ( مجازاً ) پُر جوش؛ شدت کا - (۴) کسی صنعت معنوی کا ؛ مجازی ؛ استعاری -

*t. abscess* : جگر کا پھوڑا جو گرم آب و ہوا میں رہنے سے ہو جاتا ھے -

*t. year* : سال اعتدالی ؛ سال شمسی تقویمی -

**tropically**, *adv.* : استعاری طور پر -

**Tropicopolitan**, *a. & n.* : گرم ملکوں کا؛ گرم آب و ہوا کا ( پودا یا جانور ) -

**Tropology**, *n.* : (۱) صنائع معنوی- ( مجازاً ) استعارہ وغیرہ - (۲) مجازی تفسیر ( خصوصاً بائبل کی )؛ استعاری تفسیر -

**tropist**, *n.* : مجازی یا استعاری تفسیر کرنے والا ؛ استعاری مفسر -

**tropological**, *a.* : مجازی یا استعاری تفسیر کا -

**tropologically**, *adv.* : مجازی یا استعاری تفسیر کی رو سے -

**Troposphere**, *n.* : ہوا کا کرہ اول جو سطح زمین کے گرد سات میل تک ھے اور جس میں اوپر چڑھنے سے حرارت پیدا ہوتی ھے -

*Troppo*, *adv.* : بھی ؛ ایضاً؛ وغیرہ ؛ بشرح صدر ( مگر نہ اتنا کہ حد سے زیادہ ) ( *andante &c. ma non t.* ) -

**Trot**, *v. i. & t. & n.* : (۱) دلکی چلنا ( گھوڑے کا ) - (۲) دلکی چلانا - (۳) آھستہ آھستہ دوڑنا - (۴) دوڑ کر طے کرنا ( فاصلہ ' مسافت ) - (۵) ( *t. one to death &c.* ) دوڑا مارنا ؛ دوڑا کر تھکانا ؛ مار ڈالنا وغیرہ ( *trotted him off his legs, to death* ) - (۶) دلکی چال ؛ دوڑنے کی ورزش ؛ دوڑ دھوپ ؛ (۷) - ( *went off a t., proceeded at a t.* ) محنت اور مستعدی کا کام ( *kept him on the t.* ) - (۸) چھوٹا بچہ ' جو ڈگمگا کر چلتا ہو -

*t. out* : (۱) گھوڑے کو دلکی چلا کر دکھانا- (۲) کسی شخص' بات یا خبر وغیرہ کو بڑے اھتمام سے پیش کرنا کہ لوگ تعریف کریں -

**Troth**, *n.* : ( قدیم ) سچ -

*by my t., in t.* : سچ کہتا ہوں ؛ قسمیہ کہتا ہوں -

*plight one's t.* : قول دینا ' خصوصاً نکاح کا ؛ منگنی کرنا -

**Trotter**, *n.* : (۱) " *Trot* " کا اسم فاعل - (۲) ایک خاص نسل کا گھوڑا جو دلکی چلنے میں مشہور ھے - (۳) ( جمع ) جانور کے پائے جو پکا کر کھاتے ھیں ( *pigs,' sheep's tt.* ) - (۴) ( مزاحاً ) انسان کے پیر -

*Trottoir* ( -ɪɥɐʍɹ ), *n.* : سڑک کی پٹری ( کھرنجے کی ) -

**Trotyl**, *n.* : دیکھو Trinitrotoluol -

**Troubadour** ( -oo-,oor ), *n.* : قرون وسطیٰ کا غزل گو شاعر -

**Trouble**, *v. t. & i. & n.* : (۱) تلاطم پیدا کرنا یا پیدا ہونا - (۲) بے چین کرنا ؛ بے چین ہونا ؛ پریشان ہونا ؛ فکرمند ہونا ( *don't let it t. you, don't t. about it* ) - (۳) زحمت دینا ؛ تکلیف دینا ؛ زحمت گوارا کرنا ؛ تکلیف اٹھانا ( عموماً مہذب گفتگو میں استعمال ہوتا ھے )( *sorry to t. you* ) - (۴) تکلیف؛ مصیبت- (۵) مرض؛ شکایت ( *liver t., digestive tt.* ) - (۶) زحمت ؛ باعث زحمت ( *did it to spare you t., the child is a great t.* ) - (۷) ( کان کنی ) ذرا سا رخنہ ( کان کے سلسلے یا سطح میں ) -

*ask or look for t.* : جھگڑے میں پڑنا ؛ جھمیلے میں پڑنا ؛ اپنے سر مصیبت لینا -

*be in, get into t.* : معتوب ہونا ؛ مورد عتاب ہونا ؛ سرزنش ہونا ؛ سزا ملنا -

*may I t. you to shut the door* : آپ کو اتنی زحمت دیتا ہوں کہ ذرا دروازہ بند کر دیجیے -

*no t. ( at all )* : ( مہذب گفتگو ) عین راحت ھے -

*troubled waters* : پریشانیاں ؛ مشکلات -

**Troublesome**, *a.* : (۱) تکلیف دہ ( چیز ' کام ) - (۲) دق کرنے والا ( شخص ) -

**troublesomely**, *adv.* : تکلیف دہ طور پر -

**troublesomeness**, *n.* : تکلیف دہ ہونا -

**Troublous**, *a.* : ( قدیم ) پر آشوب ؛ ھنگامے کا ؛ بے چینی کا -

**Trough** ( -of-awf ), *n.* : (۱) ناند ( کاٹھ یا مٹی کی ) ؛ کونڈا ؛ لگن ؛ تشت - (۲) کھلا نل دار رستہ ( سیال شئے کے لیے ) ؛ پنالی ؛ آبریز - (۳) ( نیز *t.-battery* ) خانہ دار مورچہ ؛ حوض کی شکل کا مورچہ برق جس میں متعدد خانے ہوتے ھیں -

*t. of barometric depression* : ( طبیعیات ) ہوا کے دباؤ میں خط انخفاض -

*t. of the sea* : خالی جگہ جو دو موجوں کے بیچ میں ہوتی ھے ؛ خیارہ بحر -

**Trounce** ( -ow- ), *v. t.* : زد و کوب کرنا ؛ کندی کرنا -

**trouncing**, *n.* : زد و کوب ؛ مار ؛ کندی -

**Troupe**, *n.* : تھیٹر کے ایکٹروں ' نٹوں وغیرہ کا گروہ -

**trouper**, *n.* : تھیٹر کمپنی کا رکن ؛ ایکٹر -

*Trous-de-loup* ( troo de loo ) *n.* : ( اسم جمع ) میخ گڑھے ؛ مخروطی شکل کے گڑھے جن میں ہر ایک کے بیچ میں میخ گڑی ہوتی ھے ' لڑائی میں سواروں کے حملے کو روکنے کے لیے کھودے جاتے ھیں -

**Trouser**, *n.* : (۱) ( جمع ' نیز *pair of tt.* ) پاجامہ ؛ پتلون - (۲) ( واحد؛ سوقیانہ ) پاجامہ؛ پتلون - (۳) ( انیسویں صدی کے اوائل میں ) عورتوں کا جھالر دار پاجامہ -

*t.-button* : پتلون کے بٹن -

*t.-stretcher* : پتلون کا شکنجہ جس میں پتلون کو دباتے ھیں تاکہ شکن نہ پڑنے پائے -

**trousered**, *a.* : پتلون پہنے -

**trousering**, *n.* : پتلون کا کپڑا -

**Trousseau**, *n.* : دلہن کا جوڑا -

**Trout**, *n.* ( *pl. usu. same* ) & *v. i.* : (۱) ٹراؤٹ ؛ ایک

قسم کی مچھلی جو میٹھے پانی میں پائی جاتی ھے اور جس کا گوشت بہت لذیذ سمجھا جاتا ھے - (۲) ٹراؤٹ مچھلی کا شکار کرنا

*t.-coloured* : ( گھوڑا ) سفید ( گھوڑے کے لیے آتا ھے ) ؛ ابلق جس پر سیاہ یا کشمشی رنگ کے دھبے ھوں -

**troutlet**, *n.* : چھوٹی ٹراؤٹ -

**troutling**, *n.* : ایضاً -

**trouty**, *a.* : جس میں ٹراوٹ کثرت سے ھو -

*Trouvaille* (F) *n.* : ( فرانسیسی ) نعمت غیر مترقبہ؛ خدا کی دین -

**Trouvere**, *n.* : شمالی فرانس کا رزمیہ نگار شاعر ؛ رزمیہ گو -

**Trove**, دیکھو Treasure -

**Trover**, *n.*. : (۱) (قانون) حصول جائداد منقولہ - (۲) دیوانی کی نالش جائداد منقولہ کی بازیابی کے لیے؛ دعوی بابتہ جائداد منقولہ

**Trow**, *v. t.* : (۱) ( قدیم ) سمجھنا ؛ خیال کرنا - (۲) فکر ھونا -

*what ails him, (I) t. (I wonder)?* : مجھے یہ فکر ھے کہ اسے شکایت کیا ھے -

**Trowel**, *n. & v. t.* : (۱) کرنی ؛ جس سے راج گارا پھیلاتا ھے - (۲) (مجازاً) بری طرح خوشامد کرنا - (۳) مالی کا کھرا بیلچہ جس میں پودے رکھ کر اٹھاتا ھے - (۴) گارا پھیلانا ؛ گارے کا ردا چڑھانا -

*lay it on with a t* : خوشامد کے ردے پر ردے چڑھانا ؛ بھونڈے طریقے سے بیحد خوشامد کرنا -

**Troy**, *n.* : ( نیز *t. weight* ) ٹرائے وزن؛ چاندی سونے وغیرہ کے تولنے کا -

*t. pound* : ٹرائے پونڈ = ۱۲ اونس یا ۵۷۶۰ گرین -

**Truant**, *n. a. & v. i.* : (۱) کام چھوڑ کر بھاگا ھوا شخص؛ مدرسے سے بھاگا ھوا بچہ ؛ بھگوڑا ؛ طفل گریز پا - (۲) کام چور؛ کاھل؛ کام یا مدرسے سے بھاگا ھوا ؛ گریز پا ؛ آوارہ گرد - (۳) کاھلانہ؛ بھگوڑے پن کا ( طرز عمل وغیرہ ) - (۴) آوارہ ؛ منتشر؛ سیماب وش (خیالات) -

*play t.* : بھاگ جانا ( کام سے یا مدرسے سے ) -

*t.-school* : صنعتی مدرسہ جس میں کام سے بھاگنے والے بچوں کی تعلیم کا خاص انتظام ھوتا ھے -

**truancy**, *n.* : (۱) کام سے بھاگنا - (۲) بھگوڑا پن؛ گریز پائی؛ آوارہ گردی -

**truantly**, *adv.* : بھگوڑوں کی طرح ؛ گریز پائی سے -

**Truce**, *n.* : (۱) عارضی صلح؛ التوائے جنگ - (۲) وقفہ ؛ مہلت ( کام سے ، تکلیف سے ) -

*a t. to — t,* : (قدیم) بس (—) کو ختم کرو -

*flag of t.* : دیکھو Flag -

*t. of God* : (تاریخ) التوائے خانہ جنگی خصوصاً مذھبی عیسوی کے کسی تہوار کے دوران میں -

**truceless**, *a.* : بے التوا -

**trucial**, *a.* : (۱) عارضی صلح کا - (۲) عارضی صلح کا پابند -

**Truck**, *v.i. & t. & n.* : (۱) معاملہ کرنا ؛ بیوپار کرنا ؛ سودا کرنا - (۲) مبادلہ کرنا ایک شے کا دوسری سے ؛ ادل بدل کرنا - (۳) پھیری میں بیچنا ؛ بیچتے پھرنا (مال) - (۴) مبادلہ ؛ ادل بدل ؛ بیوپار ؛ معاملہ - (۵) چھوٹی موٹی چیزیں ؛ چھوٹا موٹا مال - (۶) (امریکا) ترکاریاں جو بازار میں بیچی جائیں - (۷) ( بول چال ) ردی مال ؛ نکمی چیز - (۸) (مجازاً) مہملات ؛ لغویات ؛ فضول یا مہمل باتیں ( *I shall stand not.* ) - (۹) (نیز *t. system, tommy* ) وہ طریقہ جس میں تاجر مزدوروں کو روپئے کی جگہہ مال دیتا ھے یا روپیہ اس شرط پر دیتا ھے کہ وہ سب چیزیں اسی کے یہاں سے خریدیں - دیکھو *tommy* -

*have no t. with* : واسطہ نہ رکھنا ؛ دور رھنا -

*T. Acts* : سنہ ۱۸۳۱ ع اور ۱۸۷۰ ع کے قانون جو اس طریقے کی تحقیقات یا ممانعت کے لئے وضع کئے گئے تھے -

*t. shop* : دوکان جو اس طریقہ پر چلائی جائے -

**Truck**, *n. & v. t.* : (۱) مال کے لے جانے کی بڑی گاڑی یا لاری - (۲) مال گاڑی کا ڈبا ؛ کھلا ڈبا؛ ٹرک - (۳) ٹھیلا جس میں قلی اسٹیشن پر اسباب لے جاتے ھیں - (۴) ریل کے ڈبے ، موٹر وغیرہ کا نچلا ڈھانچہ - (۵) (بحری) لکڑی کا گردہ جو مستول کی چوٹی پر ھوتا ھے اور جس میں باد بان کے رسوں کے لئے سوراخ ھوتے ھیں - (۶) (اب شاذ) چھوٹا بے ٹائر کا پہیا (۷) ٹھیلے ، لاری ، ٹرک وغیرہ میں لے جانا -

*t.-bolster* : موٹر کے نچلے ڈھانچے میں لوھے کا افقی شہتیر جو مضبوطی کے لیے لگاتے ھیں -

**truckage** : (۱) ٹرک وغیرہ میں مال لے جانا - (۲) اس کا محصول -

**Truckle**, *v.i. & n.* : (۱) عاجزی سے پیش آنا ؛ بالکل دب جانا ؛ دبک جانا - (۲) نیچا پہیے دار پلنگ جو لڑھکا کر بڑے پلنگ کے نیچے آسکے ( پہلے خدمتگاروں کے لئے ھوتا تھا ) -

**truckler**, *n.* : دبو ؛ دبنے والا -

**Truculent** ( or -troo ) *a.* : (۱) تند خو ؛ جنگ جو - (۲) تندخوئی کا ؛ جنگ جویانہ -

**truculence**, **-ency**, *nn.* : تند خوئی؛ جنگ جوئی -

**truculently**, *adv.* : تند خوئی یا جنگ جوئی کے انداز سے -

**Trudge**, *v. i. & t. & n.* : (۱) دقت سے چلنا - (۲) وہ چال جس میں بڑی دقت سے قدم اٹھتا ھو -

**Trudgen**, *n.* : ( نیز *T. Stroke* ) تیرا کی کا وہ طریقہ جس میں سیدھا ھاتھہ اور الٹا ھاتھہ باری باری سے مارتے ھیں -

**True**, *a. adv. & v. t.* : (۱) سچا ؛ سچ ؛ واقعے کے مطابق - (۲) صحیح؛ درست ( *could not form a true judgement* ) - (۳) اصلی ؛ حقیقی ( *frog is not a t. reptile,* ) - (۴) بالکل مطابق (نمونے کے) - (۵) ھم آھنگ ، ٹھیک ( آواز ، سر وغیرہ ) - (۶) وفادار ؛ نمک حلال ؛ سچا ؛ پکا ( *the t. heir* ) - (۷) سیدھا؛ ٹھیک؛ ھموار ( پہیا ، کھمبا ، کڑی وغیرہ) - ( *t. as steel* ) - (۸) ( قدیم ) راست گو ؛ سچ بولنے والا - (۹) دیانت دار؛ راست باز ؛ کھرا ( *t. men* ) - (۱۰) ٹھیک ٹھیک ( پہیے ، اوزار وغیرہ کو ) ٹھیک حالت میں لے آنا ؛ ٹھیک کرنا - (۱۱) - ( *tell me t., aim t.,* )

*his words have come true* : اس کی بات پوری ھوئی ؛ جو اس نے کہا تھا وھی ھوا -

*t. bill* : فرد قرار داد جرم جس کی تصدیق بڑی جوری نے کردی ھو -

*t. -blue, a. & n.* : اپنے اصول کا اور دوستی کا پکا ( شخص ) ؛ وضع دار -

171

*t.-born* : کھرا ؛ خالص ( *t.-born English-man* ) -
*t.-bred* : (۱) صحیح النسب ؛ اصل نسل ؛ کھرا - (۲) خالص
نسل کا ؛ عمدہ نسل کا -
*t.-hearted* : وفادار -
*t.-heartedness* : وفاداری -
*t. horizon* : دیکھو Horizon -
*t. it would cost more* : آپ نے ٹھیک کہا کہ اس کے دام
تو زیادہ ہونگے -
*t.-love* : (۱) معشوق ؛ محبوب - (۲) ایک پودا جس کی
پتیاں دہری گتھی ہوئی گرہ سے مشابہ ہوتی ہیں -
*t.-love(r's)knot* : دہری گتھی ہوئی گرہ -
*truepenny* : ( قدیم ) کھرا آدمی -
*t. ribs* : اصلی پسلیاں ؛ جو سینے کی ہڈی سے جڑی ہوئی ہیں -
**trueness**, *n.* : ( شاذ ) (۱) سچائی - (۲) وفاداری - (۳)
صحت ؛ ٹھیک ہونا -

**Truffle** ( or troo- ), *n.* : ترفاس ؛ ایک طرح کی کھمبی جو
زمین کے نیچے اگتی ہے اور اس سے کھانے کی قابیں سجاتے ہیں -
**truffled**, *a.* : ترفاس سے سجائی ہوئی -

**Trug**, *n.* : دودہ دان ؛ دودہ کا بادیہ ( کاٹھ کا ) -

**Truism**, *n.* : (۱) بدیہی امر ؛ مسلمہ حقیقت - (۲) قضیۂ مکررہ ؛ جس
میں کوئی ایسی بات نہ کہی جائے جو اس کے ایک حصے سے خود
بخود ظاہر نہ ہو ( *I don't like my tea too hot* ) - (۳)
پیش پا افتادہ بات ' فرسودہ مقولہ وغیرہ -

**Trull**, *n.* : ( قدیم ) کسبی ؛ فاحشہ عورت -

**Truly**, *adv.* : (۱) سچے دل سے ( *I am t. grateful* ) -
(۲) سچ مچ کا ؛ حقیقی ؛ اصلی ( *a t. alarming state of*
*affairs, a t. courageous act*) - (۳) خط میں جو ایسے شخص
کے نام ہو جس سے زیادہ تعلقات نہ ہوں لکھنے والا اپنے نام کے
ساتھہ لکھتا ہے (*Yours (very) t. W. Jones,*) - (۴) ( بہ
طور فقرۂ معترضہ ' اب صرف ادبی زبان میں آتا ہے : *(t., I should*
*be puzzled to say* ) - ( ۵ ) وفاداری سے ؛ نمک حلالی سے
( *has served him t.* ) - ( ۶ ) ٹھیک ٹھیک : صحیح طور پر
(*it has been t. stated, is not t. represented*) - (۷) (مزاحاً)
آپ کے نیازمند کے لیے (میرے *won't do for yours t. (me)*
لیے ) یہ کافی نہیں -

***Trumeau*** (F) *n.* : ( تعمیر ) وہ ستون یا دیوار کا وہ حصہ جو
کھڑکیوں ' دروں وغیرہ کے بیچ میں ہو ؛ خصوصاً وہ ستون جو بڑے
دروازے کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے ؛ فاصل -

**Trump**, *n.* : ( قدیم ؛ شعر ) ترم ؛ تری ؛ بگل یا اس کی آواز
( *last t., t. of doom* ) -

**Trump** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ترپ کا پتا ؛ ترپ - (۲) ( بول
چال ) نہایت بہادر ؛ خوش تدبیر یا فیاض آدمی ؛ بڑا عمدہ آدمی -
(۳) ترپ لگانا ؛ ترپ کھیلنا ؛ ( مجازاً ) حکمی تدبیر یا آخری
وسیلے سے کام لینا -
*a call for tt.* : ترپ چلنے کی فرمائش ( اپنے ساتھی سے ) -
*put person to his tt.* : ( مجازاً ) کسی شخص کو اس پر
مجبور کرنا کہ اپنے آخری وسائل سے کام لے -
*t. card* : (۱) ترپ کا پتا - (۲) ( مجازاً ) حکمی تدبیر ؛
نہایت عمدہ تدبیر -
*t. up* : گھڑ لینا ؛ جھوٹ موٹ بنا لینا -
*turn up tt.* : ( بول چال ) (۱) توقع سے بہتر ثابت ہونا -
(۲) غیر متوقع کامیابی ہونا -

**Trumpery**, *n.* & *a.* : (۱) ٹیم ٹام ؛ محض نمائشی ساز و سامان ؛
گھٹیا اور بھڑک دار چیزیں - (۲) ردی یا نکمی چیزیں - (۳) مہملات ؛
لغویات - (۴) محض دیکھنے کا ؛ گھٹیا قسم کا ؛ بھڑک دار
( *t. furniture* ) - (۵) سطحی ( *t. arguments,* ) -

**Trumpet**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ترم ؛ تری ؛ بگل - (۲) ترمچی ؛
ترم بجانے والا - ( تاریخ ) ترمچی جو قاصد کی حیثیت سے بھیجا
جاتا تھا - (۳) ارگن باجے کا پردہ - (۴) ترم کی شکل کی کوئی
چیز مثلاً ایک قسم کی قیف - (۵) ترم کی یا ترم کی سی آواز -
(۶) ترم بجا کر اعلان کرنا - ( مجازاً ) بہ بانگ دھل اعلان کرنا ؛
دھوم مچا دینا - (۷) ( ہاتھی وغیرہ کا ) چنگھاڑنا -
*blow one's own t.* : دیکھو - Blow
*ear-t.* : دیکھو - Ear
*flourish of tt.* : دیکھو - Flourish
*feast of tt.* : یہودیوں کی عید نو روز -
*sea- t.* گھونگے کی اقسام -
*speaking-t.* : دیکھو - Speaking
*t.-call* : (۱) ترم کی پکار - (۲) ( مجازاً ) شدید تقاضائے
عمل ؛ دعوت عمل -
*t.-conch, t.-shell* : گھونگے کی اقسام -
*t.-flower, t.-loaf* : پودوں کے قسمیں جن کے پتے یا پھول
ترم کی شکل کے ہوتے ہیں -
*t. major* : ترم میجر ؛ رسالے کے ترمچیوں کا افسر -

**Trumpeter**, *n.* : (۱) ترمچی ؛ رسالے کا سپاہی جو ترم سے کسی
حکم کا اعلان کرتا ہے - (۲) ایک قسم کا کبوتر ؛ کوئی اور پرند
جس کی آواز ترم سے مشابہ ہو خصوصاً "*t. swan*" = ایک قسم
کا راج ہنس جو شمالی امریکہ میں ہوتا ہے -
*be one's own t.,* = *blow one's own t.* : دیکھو - Blow

**Truncal**, *a.* : (۱) انسان کے دھڑ کا - (۲) ( درخت کے ) پتے کا -

**Truncate**, *v. t.* & *a.* : (۱) پھننگ کاٹنا ؛ شاخیں وغیرہ کاٹنا
( درخت کی ) - (۲) چوٹی یا سرا کاٹنا ( مخروطی یا استوانی
شکل کی چیز کا ) - (۳) سر ' ہاتھہ پیر وغیرہ کاٹنا ( انسان کے
دھڑ سے ) - (۴) شروع یا آخر کے جملے حذف کردینا ( عبارت سے ) ؛
کاٹنا چھانٹنا - (۵) ( قلم یا بلورے کو ) تراشنا ؛ کناروں کو تراش
کر پہلو نکالنا - (۶) سرکٹا ؛ مقطوع ؛ مقطوع الاطراف ؛ کٹی چھنٹی
( عبارت ) - (۷) ( حیوانیات ؛ نباتیات ) پتی یا پر وغیرہ جس
کا سرا کٹا ہوا معلوم ہو ؛ مقطوع -
**truncately**, *adv.* : مقطوع شکل میں -
**truncation**, *n.* : قطع اطراف -
**truncature**, *n.* : ( حیوانیات ) مقطوعیت -

**Truncheon**, *n.* : (۱) ڈنڈا ؛ سونٹا ( خصوصاً پولس کے سپاہیوں
کا ) - (۲) عصا جو کسی منصب کی نشانی ہو - (۳) ( نقابت ) ارل
مارشل کا عصا ( تھال کے مارے میں ) -

**Trundle**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) چھوٹا سا چوڑا پہیہ مثلاً کرسی
یا میز کے پائے کا - (۲) چھوٹی چرخی جس کے دندانے استوانی

شکل کے ہوں - (۳) نیچے پہیوں کا ٹھیلا یا گاڑی - (۴) انیز (t. -bed = truckle- bed - (۵) (جہاز کے) دھرے چرخ کے نچلے حصے کا سرا - (۶) لڑھکنا ؛ لڑھکانا (پہیے ٹھیلے وغیرہ کا) - (۷) (عامیانہ) (کرکٹ) گیند پھینکنا ؛ بولنگ کرنا -

**trundler**, *n.* : (۱) لڑھکانے والا - (۲) (عامیانہ) (کرکٹ) گیند پھینکنے والا ؛ بولر -

**Trunk**, *n.* & *v. t.* : (۱) تنا (درخت کا) - (۲) دھڑ (انسان یا جانور کا) - (۳) کسی چیز کا اصل حصہ ؛ دھڑ - (۴) ریل یا نہر کی اصل لائن - (۵) ٹرنک لائن؛ ٹیلیفون کی اصل لائن خصوصاً وہ جو ایک شہر سے دوسرے شہر تک جاتی ہو- (۶) ٹرنک ؛ پیٹی؛ کپڑے رکھنے کا صندوق - (۷) لکڑی کا مستطیل ظرف یا آبریز؛ کان کنی میں دھاتوں کو الگ کرنے کے لیے مستطیل شکل کا روشن دان وغیرہ - (۸) ڈھول کی شکل کا نشارہ جو بعض انجنوں میں استعمال ہوتا ہے - (۹) ہاتھی کی سونڈ - (۱۰) (جمع t. hose) کمر سے گھٹنوں تک کی برجس جو سولھویں اور سترھویں صدی میں پہنتے تھے - (۱۱) (دھات کو) آبریز کے ذریعے الگ کرنا -

*t. -call* : ٹرنک کال؛ ٹیلیفون کا پیام جو دوسرے شہر کو بھیجا جاتا ہے -

*t. drawers* : (درکاندار) پتلون کے نیچے پہننے کا گھٹنوں تک کا پاجامہ -

*t. engines* : ڈھول نما نشارے کا انجن -

*t. -nail* : بڑی خوش نما کیل جو ٹرنک یا تابوت وغیرہ میں لگاتے ہیں -

*t. -road* : اصل سڑک؛ شاہراہ -

**trunkful**, *n.* : ٹرنک بھر ؛ صندوق بھر وغیرہ -

**trunkless**, *a.* : بے دھڑ کا ؛ بے تنے کا -

**Trunnion**, *n.* : (۱) توپ کی کیلی؛ توپ کا پتلا سرا (جو دونوں طرف نکلا ہوتا ہے) - (۲) انجن کے بائلر کا پتلا سا دود کش -

**trunnioned**, *a.* : کیلی دار ؛ دود کش دار -

**Truss**, *v. t.* & *n.* : (۱) پیل پایہ یا کھم لگا کر سہارا دینا (چھت پل وغیرہ کو) - (۲) پرند کے بازو باندھ دینا (پکانے سے پہلے) - (۳) مشکیں کسنا ؛ بازو کولوں پر باندھ دینا - (۴) (قدیم) کپڑے کے دامن وغیرہ سمیٹ کر باندھ دینا - (۵) پھانسی دینا - (۶) (باز وغیرہ کا) دبوچنا' پکڑ لینا (پرند کو) - (۷) پیل پایہ؛ دھرا بیم میں جڑا ہوا کھمبا ؛ کھمبا جس میں آڑی ٹیکن لگی ہو - (۸) خشک گھاس کا پرانا گٹھا (۵۶ پونڈ کا) ؛ نیا گٹھا (۶۰ پونڈ کا) ؛ پیال کا گٹھا (۳۶ پونڈ کا) - (۹) پھولوں کا گچھا یا طرہ - (۱۰) داسا جس پر کوئی مجسمہ وغیرہ قائم ہو - (۱۱) (جہاز) لوہے کا بریکٹ جس سے نیچے کی اڈی بلیاں مستول سے جکڑی ہوتی ہیں- (۱۲) (جراحی) پیٹی یا کمانی جس سے فتق کی بیماری میں کام لیتے ہیں -

*t.-bridge* : پیل پایہ دار پل -

**Trust**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) اعتماد؛ بھروسا (*our t. is in God*) - (۲) امید واثق؛ پوری توقع - (۳) وہ شخص یا چیز جس پر بھروسا ہو یا جس سے امید ہو؛ امیدوں کا مرکز - (۴) حسن ظن؛ اعتبار (جو بغیر ثبوت یا تصدیق کے کرلیا جائے) - (۵) ساکھ ؛ اعتبار (*supplied him with goods on t.*) - (۶) ذمہ داری (جو اعتبار کی وجہ سے ہو) (*am in a position of t.*) - (۷) (قانون) تولیت (املاک یا جائداد کی)؛ جائداد جو زیر تولیت ہو ؛ ٹرسٹ؛ وثیقہ - (۸) امانت؛ ودیعت؛ کار مفوضہ - (۹) (تجارت) ٹرسٹ؛ اتحاد تجار (کئی تجارتی کمپنیوں کا متحدہ کاروبار جس کی غرض عموماً یہ ہوتی ہے کہ مقابلے میں حریفوں کو شکست دے' ایک مرکزی کمیٹی حصہ داروں کے تمسکات کا بڑا حصہ خرید لیتی ہے ' انھیں ووٹ کا حق نہیں رہتا ' صرف منافع ملتا ہے - (۱۰) اعتماد کرنا ؛بھروسا کرنا؛ اعتبار کرنا - (۱۱) (چیز کو کسی کی) امانت میں دینا ؛ سپرد کرنا ؛ (امانت) رکھوانا - (۱۲) گاھک کو مال ادھار دینا - (۱۳) امید کرنا ؛ (شاذ) امید واثق رکھنا -

*takes everything on t.* : ہر بات پر اعتبار کرلیتا ہے؛ ہر چیز میں حسن ظن سے کام لیتا ہے -

*t.-deed*: (۱) تولیت نامہ؛ وہ دستاویز جس کی رو سے مالک اپنی جائداد کسی متولی کے یا قرض خواہوں کے سپرد کرے کہ قرض چکانے کے بعد واپس کردیں - (۲) وثیقہ نامہ؛ تولیت نامہ جس کی رو سے جائداد کسی خاص غرض سے تولیت میں دی جائے -

*t.-money* : رقم زیر تولیت؛ ٹرسٹ کی رقم -

*t. to* : (کسی پر) بھروسا کرنا (عموماً) بے جا طور پر - (*does not do to t. to memory for these things*) -

**trustingly**, *adv.* : اعتبار کرکے ؛ بھروسا کرکے -

**Trustee** *n.* : (۱) (قانون) متولی -(۲) (عام معنی) ٹرسٹی ؛ امین؛ اس جماعت کا رکن جس کے سپرد کسی کالج وغیرہ کا انتظام ہو -

**the Public T.** : متولی عام؛ ایک سرکاری عہدہ دار جو انگلستان میں سنہ ۱۹۰۸ ع سے مقرر کیا گیا ہے اور جو کوئی چاہے وہ اپنی وصیت کی عمل درآمد اس کے سپرد کرسکتا ہے -

**trusteeship**, *n.* : متولی یا ٹرسٹی کا منصب -

**Trustful**, *a.* : جس کی طبیعت میں دوسروں پر اعتماد کرنے کا مادہ ہو ؛ اعتماد کرنے والا ؛ اعتبار کرنے والا ؛ با اعتماد -

**trustfully**, *adv.*: با اعتمادی سے ؛ اعتماد کرتے ہوے ؛ بھروسا کرتے ہوے -

**trustfulness**, *n.* : با اعتمادی؛ اعتماد یا اعتبار کا مادہ -

**Trustworthy**, *a.* : قابل اعتماد؛ قابل اعتبار؛ معتبر؛ قابل وثوق؛ بھروسے کے لائق ؛ بھروسے کا -

**trustworthiness**, *n.* : قابل اعتماد ہونا ؛ قابل وثوق ہونا؛ قابل اعتبار ہونا؛ معتبری -

**Trusty** *a.* & *n.* : (عموماً قدیم زبان میں)- (۱) قابل اعتماد؛ بھروسے کا ؛ قابل اعتبار (*t. steed, sword, servant,*) - (۲) نیک چلن قیدی ' جس کے ساتھ خاص مراعات ہوتی ہے -

**Trustily**, *adv.* : قابل اعتماد طریقے سے -

**trustiness** *n.* : معتبری؛ قابل اعتماد ہونا -

**Truth**, (trooth; pl. -dhz), *n.* : (۱) سچائی؛ صحت؛ دیانت؛ خلوص ؛ وفاداری - (۲) ٹھیک حالت؛ درست حالت (*wheel is out of t.*) - (۳) سچ ؛ سچی بات ؛ حق ؛ حقیقت (*have told you the whole t.*) -

*am a lover of t. or T.* : میں حق پرست ہوں؛ حق کا شیدا ہوں -

*God's t.* : دیکھو God -

*gospel t.* : دیکھو Gospel -

*home tt.* : کھری کھری باتیں؛ چبھتی ہوئی باتیں ؛ کسی

شخص کی واقعی برائیاں جو اس کے سامنے کی جائیں اور اسے ناگوار ہوں -
*in t.* : (ادبی زبان) حقیقت میں؛ واقعی -
*of a t.* : (قدیم) حقیقت میں؛ واقعی -
*to tell the t., t. to tell* : سچ تو یہ ہے؛ سچ پوچھو تو -

**Truthful**, *a.* : (۱) سچا؛ سچ بولنے والا؛ راست گو؛ صادق القول- (۲) سچا؛ حقیقت پر مبنی (قصہ وغیرہ) -
**truthfully**, *adv.* : سچ سچ؛ سچائی سے -
**truthfulness**, *n.* : (۱) راست گوئی؛ راستی - (۲) سچائی؛ حقیقت -

**Truthless**, *a.* : (۱) جھوٹا؛ غلط (بیان وغیرہ) - (۲) بے وفا؛ بد عہد (شخص) -
**truthlessness**, *n.* : (۱) جھوٹا ہونا - (۲) بے وفائی -

**Try**, *v. t. & i. & n.* : (۱) آزمائش کرنا؛ آزمانا؛ تجربہ کرنا - (۲) ابتلا میں ڈالنا؛ مصیبت میں ڈالنا؛ تکلیف دینا - (۳) آزما کر دیکھنا؛ کرکے دیکھنا؛ (*let us t. whether it will*) - (۳) عدالتی تحقیقات کرنا؛ سماعت کرنا (مقدمے کی)؛ (*break*) مقدمہ چلانا (کسی شخص پر)؛ (کسی جرم میں) ماخوذ کرکے تحقیقات کرنا - (۵) کسی کام کی کوشش کرنا (*he tried a jump & fell*) - (۶) جد و جہد کرنا؛ کوشش کرنا - (۷) (*t. up* نیز) کھردرے تختے کو رندا کر کے صاف کرنا - (۸) (*t. out* نیز) (دھات یا چربی یا تیل کو) پگھلا کر جوش دے کر صاف کرنا - (۹) (بول چال) کوشش (*have a*) - (۱۰) (رگبی فٹ بال) ٹرائی؛ ایک فریق کا یہ حق کہ وہ گیند کو گول کے سامنے رکھ کر ٹھوکر مار کر گول کی کوشش کرے - (*t. at it, for it*)
*must t. and get it finished to-night* : (بول چال) کوشش کرکے آج رات کو ختم کر دینا چاہیے -
*t. a fall* : دیکھو Fall -
*t. back, = hark-back* : دیکھو Hark -
*t. conclusions* : دیکھو Conclusion -
*t. for* : (۱) اختیار کرنے کی کوشش کرنا - (۲) مقابلہ کرنا یا درخواست دینا (ملازمت وغیرہ کے لیے) -
*t. it (one's tricks) with person* : (کسی شخص کے ساتھ) چھیڑ؛ شرارت وغیرہ شروع کرنا -
*t. on* : (کپڑا) پہن کر دیکھنا (کہ ٹھیک ہے یا نہیں) -
*t.-on, n.* : (بول چال) دھوکا دینے کی کوشش -
*t. out* : اچھی طرح آزمانا؛ آزمائش کرنا -
*t.-out, n.* : آزمائش -
*trysail* : چھوٹا بادبان جو طوفانی موسم میں مستول پر چڑھایا جاتا ہے اور ایک لٹھے سے بندھا رہتا ہے -
*trying-square* : بڑھئی کا گنیا -
*try-works* : وھیل کی چربی کے جانچنے کا آلہ -
*t. your hand at* : اسے کرنے کی کوشش کرو؛ اس پر اپنا تیر آزماؤ -
**trying**, *a.* : کٹھن؛ دشوار؛ صعب؛ تکلیف دہ؛ تکلیف دہ طور پر -
**tryingly**, *adv.* : تکلیف دہ طور پر -

**Trypanosome**, *n.* : ٹرپیانسم؛ خون کا طفیلی جرثومہ جس سے مرض النوم اور دوسری بیماریاں پیدا ہوتی ہیں -

**Trypsin**, *n.* : ٹراپسین؛ لبلبے کی رطوبت کا ہاضم مادہ -

**Tryst**, *n. & v. t.* : (قدیم) (۱) ملاقات کا وعدہ؛ موعودہ ملاقات (*keep, break t.*) - (۲) ملاقات کا وعدہ کرنا؛ ملاقات کا وقت مقرر کرنا -

**Tsar** &c. : دیکھو Czar &c. -

**Tsetse (-i)**, *n.* : جنوبی افریقہ کی ایک مکھی (جس کے کاٹے ہوئے مویشی، کتے وغیرہ مر جاتے ہیں) -

**Tub**, *n. & v. t. & i.* : (۱) ناند (لکڑی کا)؛ (کپڑے دھونے یا نہانے کا) ٹب؛ چھوٹا ٹب مکھن وغیرہ رکھنے کا - (۲) چائے، غلہ، مکھن وغیرہ کے ناپنے کا پیمانہ جو مختلف مقدار کا ہوتا ہے - (۳) نہانے کا چھوٹا ٹب؛ ٹب کا غسل - (۴) (کان کنی) ناند یا صندوق کچی دھات یا کوئلہ اٹھانے کے لیے - (۵) (تحقیراً) بھدی سست رفتار کشتی - (۶) چھوٹی سی کشتی جس پر کشتی رانی کی مشق ہوتی ہے - (۷) ٹب میں نہانا یا نہلانا - (۸) ناند میں پودا لگانا - (۹) چھوٹی کشتی کھینا - (۱۰) چھوٹی کشتی میں کشتی کھینا سکھانا - (۱۱) (کان کنی) لکڑی یا لوہے کا خول چڑھانا (صندوق وغیرہ پر) -
*cold tub* : ٹھنڈے پانی کا غسل -
*let every t. stand on its own bottom* : ہر شخص کو اپنی فکر کرنی چاہیے -
*t.-eight* : آٹھ کھویوں کی کشتی -
*t.-pair* : دو کھویوں کی کشتی -
*t.-thumper* : گلا پھاڑ کر چیخنے والا واعظ؛ عامیانہ طرز کا واعظ -
*t.-thumping, a. & n.* : چیخ چیخ کر وعظ کہنا؛ عامیانہ وعظ کہنا -
*t.-wheel* : گھومنے والا ٹب ڈھول کی شکل کا، کھالیں وغیرہ دھونے کے لیے -
**tubbing**, *n.* : (۱) خول چڑھانا - (۲) خول -
**tubful**, *n.* : ٹب بھر -

**Tuba**, *n.* : (۱) ایک قسم کی نفیری - (۲) ارگن باجے کا پردہ -

**Tubby**, *a.* : (۱) ٹب کی شکل کا؛ گول مٹول؛ موٹا - (۲) بے گمک؛ بھدی آواز کا (باجا) -
**tubbish**, *a.* : گول مٹول؛ موٹا سا -

**Tube**, *n. & v. t.* : (۱) نلی؛ نلکی (دھات یا ربڑ کی) - (۲) ٹیوب، (دھات کا، نلکی کی شکل کا، روغن وغیرہ رکھنے کے لیے) - (۳) پھونکنے کے باجوں کا اصل حصہ؛ نلکا - (۴) (تشریح) قنات؛ مجری؛ نلی؛ نلکی - (۵) ٹیوب ریل؛ لندن کی زیر زمین برقی ریل یا اس کی کوئی لائن - (۶) نلکی لگانا؛ نلکی میں رکھنا؛ ٹیوب میں رکھنا -
*bronchial t.* : قنات شعبی؛ نرخرے کے دو شعبوں میں سے کسی شعبے کی نالی جس میں سے ہوا پھیپھڑوں میں آتی جاتی ہے -
*Crookes's t.* : ایک قسم کی خلائی نلکی جس سے گیس کی بعض خاصیتیں دکھائی جاتی ہیں -
*pneumatic t.* : وہ نلکی جس میں خط وغیرہ رکھ کر ہوا کے دباؤ سے ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچاتے ہیں -
*test -t.* : دیکھو Test -

*t. colours* : رنگ جو ٹیوب میں ہوتے ہیں -

*t. -flower* : جزائر شرق الہند کی ایک خوشنما پھولدار جھاڑی -

*t. -shell* : گھونگھے کی قسم کا جانور جس کا خول نلی کی شکل کا ہوتا ہے -

*t. -well* : نل کنواں جسے زمین کے اندر اتار کر پانی نکالتے ہیں -

*tubed horse* : جس کی ہوا کی نالی میں نلکی ڈالی گئی ہو -

**tubal, tubar,** *aa.* : قناتی ؛ نلکی کا -

**tubing,** *n.* : (۱) نلکیوں کا سلسلہ - (۲) نلکی؛ نلکی کا ٹکڑا

**Tuber,** *n.* : (۱) بصلہ ؛ پودوں کا چھوٹا اور دبیز تنا جو زمین کے نیچے ہوتا ہے مثلاً آلو وغیرہ کا گنٹھا - (۲) ترفاس ؛ ایک قسم کی کھمبی جو زیر زمین اگتی ہے - (۳) (تشریح) گومڑی؛ ورم -

**tuberiferous,** *a.* : بصلہ دار -

**tuberiform,** *a.* : بصلے کی شکل کا -

**Tubercle,** *n.* : (۱) چھوٹی سی گانٹھ خصوصاً ہڈی کی - (۲) دق کا دانہ؛ دانہ جو کسی عضو میں خصوصاً پھیپھڑے میں فاسد مادے سے پیدا ہو جاتا ہے اور دق یا سل کا باعث ہوتا ہے - (۳) (نباتیات) بیج دانہ ؛ دانہ -

**tubercled,** *a.* : (۱) جس میں دق کے دانے نکلے ہوں - (۲) گانٹھ دار -

**tubercular,** *a.* : (۱) دق کے دانے کا سا - (۲) دق یا سل میں مبتلا - (۳) جس میں دق کے دانے نکلے ہوں -

**tuberculate** (d), *a.* : جس میں دق کے دانے نکلے ہوں -

**tuberculine,** *n.* : ٹیوبر کولین ؛ ایک عرق جو دق کے پروردہ جراثیم سے بنایا جاتا ہے اور دق کی تشخیص کے لیے استعمال ہوتا ہے -

**tuberculose, tuberculous,** *aa.* : جس میں دق کے دانے نکلے ہوں ؛ دق میں مبتلا -

**Tuberculation,** *n.* : (۱) دق کے دانوں کا نکلنا - (۲) دق کے دانوں کا سلسلہ -

**Tubercul(ar)ize,** *v. t.* : دق کے جراثیم داخل کرنا ؛ دق کا اثر پہنچانا -

**tuberculization,** *n.* : دق کا اثر پہنچانا یا پہنچایا جانا -

**Tuberculosis,** *n.* : دق -

*pulmonary t.* : سل -

**tuberculosed,** *a.* : مدقوق -

**Tuberose,** *a.* & (pop.pron. tubroz) *n.* : (۱) گومڑی دار - (۲) بصلے کی قسم کا ؛ بصلی - (۳) بصلہ دار (پودا) ، جس میں بصلے یا گنٹھے پیدا ہوتے ہیں - (۴) ایک باغی پودا جس میں دودھیا رنگ کے خوش بودار پھول لگتے ہیں -

**tuberosity, tuberousness,** *nn.* : (۱) گومڑی دار ہونا - (۲) بصلی یا بصلہ دار ہونا -

**tuberous,** *a.* : (۱) گومڑی دار - (۲) بصلہ دار ؛ بصلی -

**Tubi-, in comb.** : لاطینی لفظ "*tubus*" بہ معنی نلکی کی ترکیبی صورت -

*-corn a. & n.* : نلکیلے سینگوں کا (جگالی کرنے والا جانور) -

*-form* : نلکی کی شکل کا -

*-lingual* : نلکی کی سی زبان رکھنے والا -

**Tubular,** *a.* : (۱) نلی یا نلکی کا شکل کا - (۲) نلی دار ؛ نلی یا نلکی کا بنا ہوا ؛ نلکیوں میں رکھا ہوا - (۳) (تنفس کی ایک کیفیت) قناتی؛ جس میں اس طرح کی آواز نکلتی ہو جیسے ہوا کسی ٹیوب میں سے گزر رہی ہے -

*t. boiler,* : نلی دار جوش دان؛ بوائلر جس میں پانی یا بھاپ نلیوں میں سے گزرتی ہے -

*t. bridge,* : مستطیل نل کی شکل کا رستہ جس میں سے ریل وغیرہ گزرتی ہے -

**tubulose, tubulous,** *aa.* : (۱) نلکی نما - (۲) نلکی دار -

**Tubule,** *n.* : چھوٹی سی نلکی یا نلی -

**tubuli-,** comb. : اس لفظ کی ترکیبی صورت -

**Tuck** *v. t. & i. & n.* : (۱) کپڑے کو چن کر ٹانکے لگانا ؛ پلیٹیں ڈالنا - (۲) سمیٹنا (دامن وغیرہ) ؛ اڑسنا ؛ لپیٹنا ؛ چڑھانا (آستین) - (۳) سکیڑنا ؛ سمیٹنا (*bird tucks his head under his wing*) - (۴) اچھی طرح ڈھک لینا یا لپیٹ لینا - (۵) رکھ دینا (ایک طرف یا کونے میں) - (۶) (فالتو اشیاء کا) اٹھا کر رکھ دیا جانا - (۷) (بڑے جال میں سے) نکال کر چھوٹے جال میں رکھنا (مچھلی) - (۸) (عامیانہ) پھانسی دینا (مجرم کو) - (۹) پلیٹ جو کپڑے میں ڈالی جائے (*make a t. in sleeves*) - (۱۰) جہاز کے ڈھانچے کا وہ حصہ جہاں پچھلے تختے آکر مل جاتے ہیں - (۱۱) کھانے کی چیزیں خصوصاً مٹھائی ؛ چھوٹے کیک -

*tucked himself up in bed* : اوڑھ لپیٹ کر بستر پر لیٹ گیا -

*t. in* : ڈٹ کر کھانا ؛ بھر لینا -

*t. -net, t. -seine* : چھوٹا جال جس میں بڑے جال سے نکال کر مچھلی رکھتے ہیں -

*t. -out, t. -in* : پیٹ بھر کھانا ؛ پورا کھانا -

*t. -pointing* : (اینٹوں کی دیوار وغیرہ کے) جوڑ میں رنگین مسالہ بھرنا -

*t. -shop* : مٹھائی وغیرہ کی دوکان -

**Tuck,** *n.* : (۱) ترم کی آواز - (۲) (اسکاٹستان) (ڈھول کی) آواز ؛ (ڈھول) بجایا جانا -

**Tucker,** *n.* : (۱) *Tuck* کا اسم فاعل - (۲) کندھے پر ڈالنے کا رومال یا جالی جو عورتیں سترھویں اور اٹھارھویں صدی میں استعمال کرتی تھیں - (۳) ٹک ؛ سینے کی مشین کا وہ پرزہ جس سے پلیٹیں ڈالتے ہیں -

*best bib & t.* دیکھو - Bib

**Tucker,** *v. t.* : (امریکہ ، بول چال) تھکا دینا ؛ تھکا مارنا -

**Tucket,** *n.* : (قدیم) ترم کی آواز -

**Tucum** (too-) *n.* : برازیل کا کھجور کا درخت جس کے ریشے سے رسیاں بنتی ہیں -

**-tude, suf.** : لاحقہ جو اسمائے مجرد (*abstract nouns*) بنانے کے لیے استعمال ہوتا ہے -

**Tudor,** *a.* : انگلستان کے شاہی خاندان ٹیوڈر (یعنی ہنری ہفتم سے ایلیزبتھ تک) کے زمانے کا

*T. flower* : ایک قسم کا سہ گوشہ نقش یا پھول ٹیوڈر طرز عمارت کا -

*T. rose* : پنج گوشہ پھول جو ٹیوڈر طرز عمارت میں بہت

استعمال ہوتا ہے -

*T. style* : ٹیوڈر طرز عمارت ؛ عہد متاخرہ کا عمودی طرز -

**Tuesday,** *n.* : منگل ؛ سہ شنبہ -

**Tufa,** *n.* : ٹوفا ؛ کھردری یا خانہ دار ساخت کی چٹان ( آتش نشانی مادے یا کسی اور مادے کی ) -

**tufaceous,** *a.* : ٹوفائی ؛ اس چٹان کا -

**Tuff,** *n.* : آتش نشانی مادے کے پتھر کے ٹکڑے -

*t.-cone* : آتش نشانی مخروطی ڈھیر جو آتش نشانی راکھ وغیرہ سے بنتا ہے -

**Tuft,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) گچھا ؛ طرہ ( گھاس یا پروں کا ) ؛ لچھا (ڈاڑوں کا) - (۲) (تشریح) چھوٹی شریانوں کا گچھا - (۳) ریش بچہ ؛ ٹھوڑی کے بال جو داڑھی منڈانے والے رکھ لیتے ہیں - (۴) یونیورسٹی کا طالب علم جو لارڈ وغیرہ کا خطاب رکھتا ہو - (۵) گچھالگانا - (۶) (گدے وغیرہ میں) تاگے ڈالنا؛ نگندے ڈالنا - (۷) گچھوں کی شکل میں اگنا -

*t.-hunter* : رئیسوں کی صحبت کا شائق -

*t.-hunting* : رئیسوں کی صحبت کا شوق -

**tufty,** *a.* : گچھہ دار ۔

**Tug,** *v. t.* & *i.* & *n.* : ( ۱ ) زور سے کھینچنا ؛ گھسیٹنا ؛ جھٹکا دے کر کھینچنا - ( ۲ ) کھینچنے کی کوشش کرنا ؛ جھٹکا دینا - ( ۳ ) ( ٹگ بوٹ سے ) کشتی کو کھینچنا - ( ۴ ) ( مجازاً ) ( کسی موضوع کو ) کھینچ تان کر بیچ میں لے آنا ؛ ٹھونس ٹھانس کر داخل کردینا - ( ۵ ) جھٹکا ؛ زور سے کھینچنا یا کھینچا جانا ( *gave a t. at the bell* ) - (۶) سخت کوشش- ( مجازاً ) جھٹکا ؛ چوٹ ؛ *felt a great t. at parting, parting* -(*was a t., had a great t. to persuade him*) (۷) ( ایٹن اسکول ؛ عامیانہ ) ان قدیم ستر طلبہ میں سے کوئی شخص جو ابتدا میں ایٹن میں داخل ہوے تھے - ( ۸ ) ( نیز *tugboat* ) ٹگ بوٹ جس سے دوسری کشتیوں کو کھینچتے ہیں - (۹) ( گھوڑے کی کاٹھی میں) چھلا ، گاڑی کے بم یا رسوں کو اٹکانے کے لیے - (۱۰) ( کان کنی ) وہ حلقہ جس میں چرخیوں کا سلسلہ اٹکاتے ہیں -

*t. of war* : رسا کشی؛ رسا کھینچنے کا مقابلہ -

*t.-spring* : کمانی دار فریم جس میں یہ حلقہ لگا ہوتا ہے -

**Tuism,** *n.* : مخاطبیت ؛ یہ نظریہ کہ انسان کو جو خیال آتا ہے اس میں ہمیشہ کسی سے خصوصاً اس کے آئندہ نفس سے خطاب ہوتا ہے -

**Tuition,** *n.* : ( ۱ ) معلمی ؛ اتالیقی - ( ۲ ) معلمی کا معاوضہ یا تنخواہ ؛ تعلیم کی فیس -

**tuitional, tuitionary,** *aa.* : معلمی کا ؛ اتالیقی کا -

**Tula-work,** *n.* : دیکھو Niello =

**Tulchan, -in, -(ch-),** *n.* : ( اسکاٹستان ) نقلی بچھڑا ؛ بچھڑے کی کھال جس میں بھوسا بھر کر گاے کے پاس رکھ دیتے ہیں تاکہ وہ دودھ دے -

*t. bishops* : برائے نام بشپ جن کے نام سے تجدید مذہب عیسوی کے بعد اسکاٹستان کے امرا آمدنی وصول کرتے تھے -

**Tulip,** *n.* : ( ۱ ) لالہ ؛ شقائق ؛ ایک پودے کا نام جس میں گھنٹی کی شکل کے اور مختلف رنگوں کے پھول آتے ہیں - ( ۲ ) بندوق کا گھنٹی کی شکل کا دہانہ -

*t.-root* : جئی کے پودے کی ایک بیماری جس میں تنے کا نیچے کا حصہ پھول جاتا ہے -

*t.-tree* : شمالی امریکا کا ایک پھول دار درخت جس میں پھول زردی مائل سبز رنگ کے اور اندر سے نارنجی رنگ کے ہوتے ہیں -

**Tulipomania,** *n.* : لالہ یا شقائق کا شوق جو خبط کی حد تک پہنچ جاے جیسا کہ ہالستان (ہالینڈ) میں سنہ ۱۶۳۴ ع میں ہوا تھا-

**tulipomaniac,** *n.* : اس خبط میں مبتلا -

**Tulle** tool, or as F) : باریک ریشمی جالی نقاب وغیرہ کے لیے -

**Tulwar,** *n.* : تلوار -

**Tum, tumtum,** *n.* : ستار ، پچتارے ( *banjo* ) یا اس قسم کے اور باجے کی آواز ؛ تن تن -

**Tumble,** *v. i.* & *t.* & *n.* : ( ۱ ) گر پڑنا ؛ زور سے گرنا - ( ۲ ) (موجوں کا) متلاطم ہونا؛ اچھلنا اور گرنا؛ (بیمار کا) تڑپنا ؛ بار بار پہلو بدلنا - ( ۳ ) جھپٹنا ؛ گرتے پڑتے جانا ؛ بد حواسی میں دوڑنا یا چلنا (*came tumbling along,*) - (۴) قلا بازی کھانا؛ نٹوں کے کرتب دکھانا - ( ۵ ) نوچنا ؛ کھسوٹنا ( کپڑے بال وغیرہ) - ( ۶ ) الٹ دینا ؛ گرادینا ؛ دھکیل دینا ؛ پھینک دینا - ( ۷ ) گرانا ( پرند کو نشانہ لگاکر ) - ( ۸ ) ڈھلی ہوئی چیزوں پر صیقل کرنا ( صیقل چرخ سے) - ( ۹ ) گرنا ؛ افتاد - ( ۱۰ ) قلا بازی یا نٹوں کا کوئی اور کرتب - ( ۱۱ ) گڑبڑ ؛ بے ترتیبی (*things were all in a t.*) -

*t.-bug* : ایک قسم کا گبریلا کیڑا -

*t. -down* : شکستہ ؛ ٹوٹا پھوٹا ؛ خراب و خستہ -

*t. in* : ( ۱ ) ایک لکڑی کو دوسری میں جمانا یا بٹھانا - (۲) (جہاز ؛ نیز *t. home* ) ( جہاز کے پہلوؤں کا انتہائی چوڑائی سے اوپر ) اندر کی طرف مڑنا - ( ۳ ) ( عامیانہ ) سونے کے لیے لیٹنا ؛ بستر پر لیٹنا -

*t. to* : ( عامیانہ ) سمجھ میں آجانا ( بات وغیرہ ) -

**Tumbler,** *n.* : ( ۱ ) *tumble* کا اسم فاعل - (۲) نٹ ؛ کلا کھیلنے والا - (۳) کرہ باز کبوتر؛ لوٹن کبوتر - (۴)کھلونا جو چھونے سے جھولنے لگتا ہے - ( ۵ ) چپٹے پیندے کا گلاس ؛ ٹمبلر - ( ۶ ) قفل یا بندوق کے گھوڑے کا ایک پرزہ -

**tumblerful,** *n.* : ٹمبلر بھر -

**Tumbling,** *n.* : *Tumble* کا حاصل مصدر -

*t.-barrel, -box, -wheel* : صیقل چرخ ؛ گھومنے والا صندوق یا پیپا جس میں ڈھلی ہوئی چیزوں پر رگڑ کے ذریعے صیقل ہوتی ہے -

*t.-bob* : بوجھ سے دبا ہوا بیرم جو اٹھانے سے تھوڑی دور تک اٹھتا ہے -

**Tumbly,** *a.* : ( شاذ ) شکستہ ؛ ٹوٹا پھوٹا ؛ خراب و خستہ -

**Tumbrel, -il,** *n.* : (۱) ( فوجی ) دو پہیے کی چھت دار گاڑی گولہ بارود لے جانے کے لیے - ( ۲ ) کوڑے کی گاڑی - ( ۳ ) کھلی گاڑی جس میں بٹھاکر انقلاب فرانس کے زمانے میں لوگوں کو مقتل میں لے جاتے تھے - (۴) ( تاریخ ) سزا دینے کا ایک آلہ ؛ غالباً (*cucking-stool* = تادیبی کرسی) -

**Tumefy,** *v. t* & *i.* : ( ۱ ) سوجنا ؛ سجانا - (۲) پھولنا - ( ۳ ) ( مجازاً ) غرور سے پھولنا -

**tumefacient,** *a.* : ( ۱ ) سوجا ہوا - ( ۲ ) سوجنے والا -

**tumefaction,** *n.* : ( ۱ ) سوجنا یا سجانا - ( ۲ ) ورم -

**Tumid,** *a.* : ( ۱ ) سوجا ھوا ؛ پھولا ھوا ؛ متورم - (۲) ( مجازاً ) (اسلوب بیان) جس میں بیجا لفاظی یا عبارت آرائی ھو؛ لفاظانہ-

**tumescence,** *n.* : خفیف سوجن یا ورم -

**tumescent,** *a.*: ( ۱ ) کسی قدر سوجا ھوا ؛ قدرے متورم - ( ۲ ) سوجنے والا -

**tumidity, tumidness,** *nn.* : ( ۱ ) سوجا ھونا ؛ ورم - ( ۲ ) بے جا عبارت آرائی ؛ لفاظی -

**tumidly,** *adv.* : ( ۱ ) ورم کے ساتھہ - ( ۲ ) لفاظی سے ؛ بے جا عبارت آرائی سے -

**Tummy,** *n.* : ( بچوں کی زبان ) stomach =

**Tumour,** *n.* : ورم ؛ رسولی -

*malignant t.* : لاگو رسولی ؛ جس میں یہ صلاحیت ھو کہ کاٹنے کے بعد پھر ھوجائے یہاں تک کہ مریض کو ھلاک کردے -

**Tumtum,** *n.* : ( ۱ ) جزائر غرب الہند کا ایک کھانا جو کیلے کو پیس کر پکایا جاتا ھے - ( ۲ ) ( انگلو انڈین ) ھلکی گاڑی؛ ٹم ٹم-

**Tumtum :** دیکھو Tum -

**Tumult,** *n.* : ( ۱ ) مجمع کا شور - ( ۲ ) شورش ؛ ھنگامہ ؛ فساد ؛ بلوہ - ( ۳ ) چیخ پکار ؛ شور و غل ؛ غوغا - ( ۴ ) بے چینی؛ اضطراب ؛ شورش قلب ؛ جوش جذبات -

**tumultuary,** *a.* : ( ۱ ) شورش پسند - ( ۲ ) شورش پسندانہ-

**tumultuous,** *a.* : ( ۱ ) پر جوش ؛ شدید - ( ۲ ) پر شور ؛ ھنگامہ خیز -

**tumultuously,** *adv.* : ( ۱ ) جوش سے ؛ شدت سے- ( ۲ ) شور و شغب کے ساتھہ ؛ شورش یا ھنگامے کے ساتھہ -

**tumultuousness,** *n.* : جوش ؛ شدت؛ شورش ؛ پر شوری؛ ھنگامہ خیزی -

**Tumulus,** *n.* (*pl.*-li) : اونچی قبر جس کے نیچے عموماً کچھہ عمارت بنی ھو -

**Tun,** *n.* & *v t.* : (۱) شراب بیئر وغیرہ کا بڑا پیپا ' پہلے پیمانے کے طور پر رائج تھا ( شراب کے ۲۵۲ گیلن کے برابر ) - (۲) حوض یا ٹب جس میں شراب کا خمیر اٹھایا جاتا ھے- (۳) شراب کا پیپوں میں رکھنا -

*tundish* : ایک قسم کی قیف جو شراب سازی میں استعمال ھوتی ھے -

**Tuna,** *n.* : کیلیفورنیا کی بڑی ماکریل (*mackerel*) مچھلی -

**Tund,** *v. t.* : ( ونچسٹر کالج ؛ عامیانہ ) ڈنڈے سے خبر لینا ؛ سونٹے لگانا -

**Tundra,** *n.* : شمالی امریکا کا میدان جس میں کائی اگی ھوتی ھے اور اکثر دلدل بھی ھوتی ھے ؛ توندرا -

**Tune,** *n.* & *v. t.* & *i* : (۱) لے؛ سر؛ نغمہ (*psalm, hymn,-t.*) - (۲) ٹھیک سر ؛ باجے کے تاروں یا پردوں وغیرہ کی ٹھیک ترتیب - (۳) ھم آھنگی ؛ ساز گاری؛ موافقت؛ مطابقت ؛ مناسبت؛ (*must learn to sing in t., in, out of t. with one's surroundings or company*) - (۴) مناسب حالت یا کیفیت مزاج (کسی خاص مقصد کے لیے) - (۵) (باجے کا) سر ٹھیک کرنا - (۶) (مجازاً) ( کسی چیز کو معیار ' مقصد ' حالات وغیرہ کے ) مطابق کرنا ؛ ھم آھنگ کرنا - (۷) سر ملنا - ( مجازاً ) ھم آھنگ ھونا - (۸) (شعر) گانا ؛ بجانا (باجا) (*lark tunes his song*) - (۹) (کسی چیز کو ) نغمے میں ادا کرنا یا ظاھر کرنا -

*change one's t., sing another t.,* : رنگ بدل دینا ؛ گفتگو یا برتاؤ کا طرز بدل دینا ( مثلاً گستاخی کی جگہ ادب سے پیش آنا) -

*piano is out of t.* : پیانو بے سرا ھے -

*to the t. of £ 5* : پانچ پاونڈ کی کثیر رقم کے بلا قدر -

*t. in* : لاسلکی کے آلے کو مناسب طول موج کے مطابق کرنا -

*t. up* : (۱) ( ارکیسٹرا میں ) سر ملانا ؛ سب باجوں میں آواز کا مساوی امتداد پیدا کرنا - (۲) بجانا یا گانا شروع کرنا - (۳) ( مزاحاً بچے کا ) رونا شروع کرنا -

**tunable,** *a.* : (۱) مطابقت پذیر ' سر ٹھیک کرنے یا سر ملانے کے قابل - (۲) سریلا -

**tunableness,** *n.* : (۱) مطابقت پذیری - (۲) سریلا پن -

**tunably,** *adv.* : سریلے پن سے -

**tuner,** *n.* : (۱) سر ٹھیک کرنے والا - (۲) ارگن باجے کا سر ٹھیک کرنے کا آلہ -

**Tuneful,** *a.* : سریلا -

**tunefully,** *adv.* : سریلی آواز میں -

**tunefulness,** *n.* : سریلا پن -

**Tuneless,** *a.* : (۱) بے سرا ؛ بے میل ؛ جس کا سر ٹھیک نہ ھو- (۲) بے سری؛ بھدی (آواز) - (۳) (باجا) جو بج نہ رھا ھو؛ خاموش-

**Tung- Oil,** *n.* : ایک قسم کا لکڑی پر کرنے کا روغن ( ایک چینی درخت تنگ ( *t. tree* ) سے نکلتا ھے) -

**Tungsten,** *n.* : ٹنگسٹن ؛ ایک کمیاب دھات جو رنگ میں فولاد سے مشابہ ھوتی ھے ' یہ فولاد کے ساتھہ ملائی جاتی ھے اور بجلی کے لیمپ کے موصل بنانے میں بھی کام آتی ھے -

**tungstate,** *n.* : ٹنگسٹن کا مرکب -

**tungstic, tungstous,** *aa.* : ٹنگسٹن کا ؛ جس میں ٹنگسٹن ھو -

**Tunic,** *n.* : (۱) قدیم رومی اور یونانی چوغہ - (۲) عورتوں کا ڈھیلا کوٹ یا بلاؤز - (۳) فوج یا پولس کی وردی کا چھوٹا چست کوٹ - (۴) غلاف ؛ چمڑے کی سی جھلی یا خول جو غلاف پوش رخووں ( *ascidia* ) کے جسم کے گرد ھوتا ھے - (۵) (حیوانیات) جھلی جو کسی عضو کے گرد ھو - (۶) ( نباتیات ) ( پیاز وغیرہ کا چھلکا ؛ پوست - (۷) ( کلیسا ) پادری کا کرتا جو عشائے ربانی کے وقت پہنا جاتا ھے -

**tunicate,** *a.* : ( حیوانیات ؛ نباتیات ؛ تشریح) - (۱) مغلف؛ جس پر چھلکوں کی تہ ھو - (۲) غلاف پوش رخوہ -

**Tunicle,** *n.* : (۱) ( نباتیات ) پتلا اور نازک پوست یا چھلکا - (۲) ( کلیسا خصوصاً رومن کیتھلک ) کرتا جو عشائے ربانی کے وقت ڈیکن پہنتا ھے -(۳) ( جمع ) کرتا اور جبہ جو اسقف پہنتا ھے -

**Tuning,** *n.* : *Tune* کا حاصل مصدر -

*t. -crook* : سر ٹھیک کرنے کا کانٹا *cornet* وغیرہ کا -

*t. -fork* : سر ملانے کا دو شاخہ -

*t. -hammer* : سر ٹھیک کرنے کی سنسی جس سے پیانو وغیرہ کی کھونٹیاں گھما کر تار کستے اور ڈھیلا کرتے ھیں -

**Tunnage,** : دیکھو Tonnage -

**Tunnel,** *n.* & *v. t.* & *i.* (-ll-) : (۱) سرنگ ؛ زمین دوز راستہ

جو پہاڑ کے اندر سے یا دریا کے نیچے سے گزرتا ہو - (۲) (خرگوش وغیرہ کا) بھٹ - (۳) (کان کنی) منفذ یا سطح جو ایک سرے پر کھلی ہو - (۴) درد کش کا بڑا نل (جس میں سے دھواں نکلتا ہے) - (۵) سرنگ نکالنا یا کھودنا (پہاڑی میں سے) - (۶) (درد کش میں) نل لگانا - (۷) گزرنا ؛ سرنگ کھود کر گذرنا ؛ راستہ کرلینا؛ (through, into, &c.) سرنگ لگا کر راستہ کرلینا -

*t. -borer* : سرنگ کھودنے کی مشین -

*t. -net* : مچھلی کا جال جس کا منہ چوڑا اور دوسرا سرا تنگ ہو ؛ گاؤ دم جال -

**Tunny**, *n.* : بڑی ماکریل کی قسم کی مچھلی جو کھائی جاتی ہے -

**Tuny**, *a.* : ( موسیقی ) زور دار یا چلتی ہوئی لے کا -

**Tup**, *n.* & *v. t.* : (۱) مینڈھا - (۲) دخانی ھتوڑے کا سامنے کا رخ ( جہاں سے چوٹ پڑتی ہے ) - (۳) ( مینڈھے کا ) جفتی کھانا ( بھیڑ سے ) -

**Tuque**, *n.* : کینیڈا کی ایک ٹوپی -

**Tu quoque**, *n.* ردالزام ؛ یہ جواب کہ تم بھی تو ایسے ہی ہو ؛ تم نے بھی تو یہی کیا ( تو پھر مجھے کیا الزام دیتے ہو) -

**Turacou, Turako**, : دیکھو - =Touraco

**Turanian**, *a.* : کسی تورانی زبان کا ؛ تورانی -

**Turban**, *n.* : (۱) عمامہ ؛ پگڑی؛ صافہ - (۲) عورتوں کا سر میں لپیٹنے کا رومال جو انیسویں صدی میں استعمال ہوتا تھا - (۳) بچوں یا عورتوں کی ہیٹ؛ بے چھجے یا چھوٹے چھجے کی منقی ٹوپی - (۴) ابھرے کھل مندن کے گھونگھے کا چکر -

*t. -shell* : گھونگھے کی ایک قسم -

*t. -stone* : مسلمانوں کا لوح مزار جس پر عمامے کی شکل کے نقش کھدے ہوتے ہیں -

*t. -top* : ایک قسم کی کھمبی یا سانپ کی چھتری -

**turbaned**, *a.* : عمامہ پوش ؛ صافہ بند -

**Turbary**, *n.* : (۱) دوسرے شخص کی زمین سے درب کے تختے کھودنے کا حق - (۲) وہ جگہ جہاں سے دوب کے تختے یا دلدل کا کوئلہ کھودا جائے -

**Turbid**, *a.* : (۱) گدلا (پانی وغیرہ)؛ میلا (رنگ)-(۲)(مجازاً) منتشر؛ پریشان؛ الجھا ہوا؛ مبہم -

**turbidity, turbidness**, *nn.* : (۱) گدلا پن؛ میلا پن - (۲) پریشانی؛ ابہام؛ الجھا ہوا ہونا -

**turbidly**, *adv.* : (۱) گدلے پن سے - (۲) پریشانی سے یا الجھے ہوے طریقے پر -

**Turbinate**, *a.* : (۱) لٹو کی شکل کا - (۲) مخروط منعکس کی شکل کا - ( ۳ ) مفتول؛ پیچ در پیچ لپٹی ہوئی ( ناک کی بعض ھڈیاں) - (۴) لٹو کی طرح چکر کھانے والا -

**turbinal**, *a.* : مفتولی شکل کا -

**turbination**, *n.* : (۱) لٹو کی طرح گھومنا - (۲) لٹو کے شکل کی ساخت -

**turbiniform, turbinoid**, *aa.* : مخروط منعکس سے مشابہ -

**Turbine**, *n.* : چرخاب؛ پہیا جو پانی کے زور سے چلتا ہے -

*air t.* : ھوا سے چلنے والا پہیا؛ ھوا چرخ -

*steam t.* : بھاپ سے چلنے والا پہیا ؛ بھاپ چرخ -

*t. boat* : چرخ کشتی؛ جو چرخاب سے چلتی ھو -

**Turbit**, *n.* : پالتو کبوتر جس کا سر چوڑا اور چونچ باریک ہوتی ہے-

**Turbot**, *n.* : ٹربٹ ؛ بڑی چپٹی مچھلی جو کھانے میں بہت مزے دار ہوتی ہے -

**Turbulent**, *a.* : (۱) پر آشوب؛ متلاطم؛ درھم برھم؛ مضطرب - ( ۲ ) پر شور؛ پر ھنگامہ - ( ۳ ) سرکش؛ شورش پسند؛ مفسد؛ فتنہ پرداز -

**turbulence**, *n.* : سرکشی ؛ مفسدہ پردازی -

**turbulently**, *adv.* فساد انگیزی -

*Turco* ( ter - , or as F ) , *n.* : الجیریا کا سپاھی جو فرانس کا نوکر ھو -

**Turco-, Turko-.** in comb. : Turk کی ترکیبی صورت -

**- phil**, *n.* : ترک دوست -

**-philism**, *n.* : ترک دوستی -

**-phobe**, *n.* : ترکوں سے ڈرنے والا -

**Turd**, *n.* : (غیر مہذب ) لیناڈ؛ لینڈی -

**Turdine**, *a.* : طرفہ ( *thrush* ) کی طرح کا -

**turdiform, turdoid**, *aa.* : طرفہ نما -

**Tureen**, *n.* : سرپوش دار گہری قاب دستر خوان پر سوپ رکھنے کے لیے ؛ سوپ کی قاب -

**Turf**, *n.* & *v. t.* : (۱) زمین کی سطح مع گھاس وغیرہ کے - (۲) گھاس لگا تختہ جو زمین سے کاٹا یا اکھاڑا جاے ؛ دوب تختہ - (۳) (آئرستان) دلدل کا کوئلہ ؛ نباتی مادہ جو مرطوب زمین میں سڑ کر کوئلہ سا بن جاتا ہے - (۴) زمین پر دوب تختے جمانا؛ دوب اگانا - (۵) (عامیانہ) پھینک دینا ؛ نکال دینا -

*on the t.* : گھڑ دوڑ کا مشغلہ رکھنے والا -

*the t.* : (۱) گھڑ دوڑ کا میدان - (۲) گھڑ دوڑ کا مشغلہ یا پیشہ-

*t. -bound* : دوب تختے سے ڈھکا ہوا -

*t. drain* : بدرو جس پر گھاس اگی ہو -

*turfman* : گھڑ دوڑ کا شائق -

**turfiness**, *n.* : دوب تختے کا سا ہونا -

**turfite**, *n.* : گھڑ دوڑ کا شائق -

**turfy**. *a.* : دوب تختے کا سا؛ جہاں دوب تختہ ہو -

**Turgid**, *a.* : (۱) سوجا ہوا؛ متورم - (۲) (مجازاً ، زبان یا اسلوب) لفاظانہ ؛ جس میں لفاظی یا بے جا عبارت آرائی ہو؛ جس میں بڑے بڑے الفاظ ہوں -

**turgescence**, *n.* : (۱) سوجن؛ ورم - (۲) لفاظی ؛ بڑے بڑے الفاظ؛ بے جا عبارت آرائی -

**turgescent**, *a.* : (۱) سوجا ہوا - (۲) لفاظانہ (عبارت) -

**turgescible**, *a.* : سوجنے والا -

**turgidity**, *n.* : (۱) سوجا ہونا؛ تورم - (۲) لفاظی -

**turgidly**, *adv.* : (۱) ورم کے ساتھ - (۲) لفاظی کے ساتھ -

**Turion**, *n.* : قشر ساق ؛ بعض پودوں مثلاً اسپراگس کی کھپرے دار ڈنڈی -

**turioniferous**, *a.* : قشر ساقی؛ جس میں ایسی شاخیں ہوں -

**Turk**, *n.* : (۱) ترک ؛ ترکی کا باشندہ - ( ۲ ) ترکستان یا توران کی قدیم نسل کا شخص؛ تورانی - (۳) وحشی ؛ جنگجو؛ تند مزاج (زیادہ تر اب مزاحاً بچوں کے لیے آتا ہے) - (۴) مسلمان - (۵) ترکی گھوڑا -

*T. 's-cap* : سوسن اور اسی قسم کے اور پودے -

*T. 's-head* : (۱) مصنوعی سر بانس میں لگا ہوا جس پر شمشیر آزمائی کی جاتی ھے - (۲) ایک قسم کی گرہ - (۳) پروں وغیرہ کا گول برش جسے بانس میں لگا کر چھت جھاڑتے ہیں - (۴) ایک قسم کا کیک پکانے کا برتن یا سانچہ -

**Turkism**, *n.* : ترکیت؛ اسلامیت -

**Turkey**, *n.* : (۱) ایک قسم کا بڑا مرغ جو امریکا میں ہوتا ھے؛ فیل مرغ؛ پیلو - (۲) ترکی؛ ترکیہ؛ ترکوں کا ملک -

*t. buzzard, t. vulture* : ایک قسم کا گدھ جو امریکا میں ہوتا ھے -

*T. carpet* : ترکی قالین؛ خالص اونی قالین جو مخمل کا معلوم ہوتا ھے -

*t.-cock* : (۱) پیلو؛ فیل مرغ - (۲) (مجازاً) خود پسند شخص؛ اکڑ باز -

*red as a t.-cock* : غصے میں لال -

*T. corn* : مکئی -

*T. leather* : ایک قسم کا چمڑا جس پر رواں دور کرنے سے پہلے تیل لگاتے ہیں -

*t.-poult* : پیلو کا بچہ -

*t. red* : (۱) ایک قسم کا قرمزی رنگ - (۲) اس رنگ کا ایک کپڑا -

*t. stone* : ایک طرح کا سنگ فسان؛ سان کا پتھر -

**Turkish**, *a. & n.* : (۱) ترکی؛ ترکی کا یا ترکوں کا - (۲) ترکی زبان -

*T. bath* : حمام؛ گرم بھاپ کا غسل جسم کی مالش وغیرہ کے ساتھ -

*t. carpet* : ترکی قالین؛ خالص اونی قالین جو مخمل کا معلوم ہوتا ھے -

*T. delight* : مٹھائی کے لوزیں جو منہ میں گھل جاتے ہیں؛ " راحت لکم " -

*T. music* : انگلیوں سے بجانے کے باجوں کے نغمے -

*T. pound* : ترکی پونڈ؛ ( یوں لکھتے ہیں £T, £T50 ) انگریزی سکے میں ۱۸ شلنگ دو پینس کے برابر -

*t. towel* : لمبے روئیں کا کھردرا تولیا -

**Turkoman, Turkman, Turco-**, *n.* ( pl.-ns ) : ترکمان؛ وسط ایشیا کے ترکمانی قبائل کا شخص -

*t. carpet* : ترکمانی قالین (شوخ رنگ دار لمبے اور نرم رویں کا) -

**Turmalin(e)** : دیکھو Tourmalin -

**Turmeric**, *n.* : (۱) ہلدی کا پودا - (۲) ہلدی کا سفوف جو رنگ اور مسالے کے کام آتا ھے -

*t.-paper* : ہلدی میں جذب کیا ہوا کاغذ جو کیمیا میں القلی کے امتحان کے لیے استعمال ہوتا ھے -

**Turmoil**, *n. & v. t.* : (۱) ہل چل؛ شورش؛ ہنگامہ؛ افراتفری؛ پریشانی؛ اضطراب - (۲) (فعل قدیم) (خصوصاً *p. p.* میں) ہل چل ڈالنا؛ شورش برپا کرنا؛ پریشان کرنا؛ مضطرب کرنا -

**Turmut**, : *Turnip* کی خرابی، گنواروں کی زبان میں -

**Turn**, *v. t. & i.* : (۱) گھمانا؛ گھومنا؛ پھرانا؛ پھرنا؛ چکر کھانا - (۲) (قلابازی) کھانا - (۳) پھیرنا؛ الٹنا؛ پلٹنا - (مجازاً) ہر پہلو پر غور کرنا - (۴) موڑنا؛ مڑنا؛ رخ بدلنا؛ (کسی طرف) رخ کرنا یا ہونا ( *left t., right t.,* ) - (۵) ایک طرف سے دوسری طرف پہنچا دینا یا پہنچ جانا؛ گھوم کر دوسری طرف جانا - (۶) بھیجنا؛ نکالنا؛ نکال کر رکھنا؛ ہٹانا ( *turned it out into a basin* ) - (۷) ایک چیز کو بدل کر کچھ اور کر دینا؛ بنا دینا؛ بن جانا؛ ہو جانا ( *turned water into wine* ) - (۸) پھٹ جانا ( دودھ کا ) - (۹) متلی پیدا کر دینا؛ متلی ہونے لگنا ( *stomach turns at the sight* ) - (۱۰) متوالا کر دینا؛ مغرور کر دینا ( *success has turned his head* ) - (۱۱) چکرانا ( سر کا ) ( *head turns* ) - (۱۲) خراب کر دینا ( دماغ ) ( *overwork has turned his brain* ) - (۱۳) خراد پر چڑھانا؛ خراد پر چڑھنا یا چڑھ سکنا - (۱۴) ترتیب دینا؛ موزوں کرنا ( *could t. a Latin verse in my day, can turn a compliment* ) -

*all turns to his profit* : ہر چیز میں اس کا نفع نکلتا ھے -

*be turned 40* : چالیس سے زیادہ عمر ہونا -

*can t. his hand to anything* : وہ ہر کام سیکھ سکتا ھے -

*dress must be turned* : کپڑے کو الٹ کر ( اندر کا رخ باہر کر کے ) سینا چاہیے -

*everything turns on his answer* : سارے معاملے کا دارومدار اس کے جواب پر ھے -

*exquisitely-turned wrist* : نہایت سڈول کلائی -

*milk will t.* : دودھ پھٹ جائے گا -

*not turn a hair* : دیکھو Hair

*scarcely know where or which way to t.* : ( مجازاً ) کوئی تدبیر سمجھ میں نہیں آتی؛ کوئی سہارا نظر نہیں آتا -

*thunder will t. milk* : بادل گرجنے سے دودھ پھٹ جاتا ھے -

*tide turns* : سیلاب کا رخ بدلتا ھے ( مد سے جزر یا جزر سے مد کی طرف ) -

*t. a deaf ear to* : دیکھو Deaf

*t. about* : گھوم کر رخ بدلنا -

*t. against* : دشمن ہو جانا؛ مخالف ہو جانا -

*t. an army* : گھوم کر فوج کی دوسری طرف جانا تاکہ ایک پہلو سے یا پشت سے دھاوا کر دیا جائے -

*t. an honest penny* : دیکھو Penny

*t.-bench* : گھڑی ساز کا چھوٹا خراد -

*t.-buckle* : دھات کے ڈنڈے کے مختلف حصوں کو جوڑنے کی بکسوے کے قسم کی چیز -

*t.-cap* : دود کش کا گھومنے والا ڈھکنا -

*turncoat* : نمک حرام؛ غدار -

*turncock* : وہ شخص جو پانی کے نل کی لائن کو کھولتا بند کرتا ھے -

*t. down* : (۱) تہ کر دینا - (۲) تاش کے پتے کو الٹا کر کے رکھنا - (۳) کم کرنا ( بتی ) - (۴) ( عامیانہ ) رد کر دینا ( تجویز وغیرہ ) -

*t.-down* : دہرا کیا ہوا ( کالر یا گریبان ) -

*turned comma* : الٹا کاما -

*turned period* : الٹا فل اسٹاپ -

*turned turtle* : دیکھو Turtle

*t. in* : (۱) اندر کی طرف موڑنا؛ اندر کر لینا - (۲) (بول چال)

سونے کے لیے لیٹنا ؛ اندر ہوجانا ( *his toes t. in* ) -

*t. it into French* : اس کا ترجمہ فرانسیسی میں کرو -

*turnkey* : جیل خانوں کا کنجی بردار -

*t. off* : (۱) بند کر دینا ( نل ' گیس وغیرہ ) - (۲) کر ڈالنا ؛ بنا ڈالنا - (۳) موقوف کر دینا ( ملازم وغیرہ ) - (۴) پھانسی دینا (مجرم کو)-(۵) شادی کر دینا ( جوڑے کی ' عورت مرد کی )-

*t. on* : (۱) کھول دینا ( نل وغیرہ ) - (۲) منحصر ہونا ؛ دارومدار ہونا- (۳) مقابلے پر آنا؛ مخالف ہوجانا -

*t. on the waterworks* : (مجازاً) رونا شروع کرنا ؛ آنسوؤں کا نل کھول دینا -

*t.* one's *back on* : دیکھو Back -

*turn* one's *coat* : دیکھو Coat -

*t. out* : (۱) نکال دینا - (۲) باہر کی طرف موڑنا ؛ باہر نکالنا ( *t. out your toes* )- (۳) بنانا ؛ تیار کرنا (مال'صنعتی اشیا )- (۴) الٹا کر دکھانا ( *made him t. out his pockets* ) (۵) کام پر آنا؛ ڈیوٹی پر آنا ( *15 men turned out* )- (۶) بستر سے اٹھنا- (۷) ثابت ہونا ؛ پایا جانا ؛ ظاہر ہونا ( *this turns out to be true* ) -

*t. out the guard* : ( فوج ) گارڈ کو گارڈ روم سے بلا لو -

*t. -out* : (۱) باہر نکلنا یا نکالنا- (۲) ڈیوٹی پر آنا یا بلایا جانا- (۳) ہڑتال ( مزدوروں وغیرہ کی ) - (۴) مجمع ( تماشائیوں کا ' حاضرین کا ) - (۵) بگھی ( مع گھوڑوں سائیس وغیرہ کے) ؛ جوڑی- (۶) مال جو ایک مقررہ وقت میں تیارہو؛ کارگزاری (کارخانےکی) -

*t. over* : ( ۱ ) الٹ دینا ؛ گرادینا - ( ۲ ) ( معاملے کا ) انتظام وغیرہ سپرد کرنا ( کسی شخص کے ) - (۳) (کسی خاص مقدار میں ) مال فروخت کرنا ؛ کاروبار کرنا ( *turns over £ 500 a week* ) -

*turnover* : (۱) بگھی وغیرہ کا الٹ جانا - (۲) نیم دائرے کے شکل کی *pie* - (۳) ایک مقررہ مدت کی بکری یا کاروبار کی رقم - (۴) اخبار کا مضمون جو دوسرے صفحے تک پہنچے -

*t. over new leaf* : دیکھو Leaf -

*t. over pages of book* : ورق الٹنا -

*t. person's flank* : (۱) چرکادینا - (۲) بحث میں ہرا دینا -

*t. person round one's finger* : دیکھو Finger -

*turnpike* : ( تاریخ ) (۱) روک پھاٹک ؛ چھوٹا سا پھاٹک جوسڑک میں لگایا جاتا ہےتاکہ گاڑی گھوڑا وغیرہ محصول دیے بغیر نہ گزر سکیں - (۲) سڑک جس پر یہ پھاٹک لگا ہو -

*t. round* : (۱) گھوم جانا ؛ رخ بدل دینا - (۲) اپنے خیالات یا پالسی بدل دینا -

*turns even his errors to account* : اپنی غلطیوں سے بھی فائدہ اٹھاتا ہے -

*turns everything upside down* or *inside out* : ہر چیز کو تہ و بالا کردیتا ہے ؛ الٹ پلٹ کردیتا ہے -

*t. -screw* : پیچکش -

*turnside* : کتوں کی دوران سر کی بیماری -

*turnsole* : سورج مکھی -

*turnspit* : لمبے بدن اور چھوٹی ٹانگوں کا کتا جس سے پہلے سیخ کو پلٹنے کا کام لیا جاتا تھا -

*turnstile* : چکر دروازہ

*turnstone* : *plover* کی قسم کا پرند -

*t.-table* : گول گھومنے والا پلیٹ فارم ( انجن کا رخ بدلنے کے لیے ) -

*t. - corner* : دیکھو Corner -

*turn the tables on* : دیکھو Table -

*t. the edge of knife , remark &c.* : (۱) کند کردینا ؛ کھنڈا کردینا ( چاقو وغیرہ ) - (۲) ( مجازاً ) ( بات کی تلخی یا تیزی کو دور کردینا -

*t. the scale* : (۱) پلہ جھکا دینا - ( ۲ ) فیصلہ کردینا ( معاملے کا ) -

*t. to* : ( ۱ ) لگ جانا ( کام میں ) ؛ شروع کرنا - ( ۲ ) کام شروع کرنا -

*t. up* : (۱) کھولنا (ترپ کا پتا )-(۲) کھود کر نکالنا ( *plough turns up skulls* ) - (۳) آنا ؛ پہنچنا ؛ آ پہنچنا - (۴) واقع ہونا ( کسی بات کا) ؛ آنا ؛ نکلنا ( موقع کا ) - (۵) ( بول چال ) قے کا باعث ہونا ( *the sight turned me up* ) -

*t.-up* : ( بول چال ) افراتفری ؛ ھل چل ' شورش ؛ گڑبڑ -

*t. upon* : دیکھو *t. on* = -

*was turned adrift in the world* : باہر نکال دینا -

*well-turned phrase* : خوش نما الفاظ -

**Turn** *n.* : (۱) چکر ؛ گردش ؛ دوڑ ؛ پاٹا ؛ مڑنا ؛ موڑ - (۲) (اسکیٹنگ) ( برف پر چلنے کے ) چار چکروں میں سے کوئی چکر - (۳) طبیعت ؛ مزاج ؛ ساخت ( *was of a humorous t.* ) - ( ۴ ) تھوڑی سی چہل قدمی ؛ سیر جو گاڑی یا گھوڑے پر کی جاے - (۵) تماشے کا ایک کرتب یا نمبر - (۶) باری ؛ نوبت ( *must not speak out of your t.* ) - (۷) ( موسیقی ) زائد سر ؛ اصل سر کے ساتھ اس سے اوپر اور نیچے کا سر جو محض خوبصورتی کے لیے بجاتے ہیں- (۸) ( جمع ) ایام حیض ؛ ماہواری - (۹) رسی کا حلقہ ؛ چکر - (۱۰) ( طباعت ) اوندھا حرف ( جو نشانی کےلیے اس جگہ رکھہ دیتے ہیں جہاں کوئی حرف غائب ہو ) ؛ الٹا حرف ( جو غلطی سے الٹا لکھا ہو ) - (۱۱) اعصابی دھچکا -

*a t. of Fortune's wheel* : قسمت کا پلٹنا ؛ قسمت کا تغیر -

*by t.* باری باری -

*did me a good* or *an ill t.* : میرے ساتھہ اچھائی یا برائی کی -

*did not serve my t.* : اس سے میرا کام نہیں چلا -

*gave me quite a t.* : مجھے زور سے دھچکا لگا -

*in t.* : باری باری سے ؛ سلسلہ وار -

*meat is done to a t.* : گوشت بہت ٹھیک بھنا ہے ؛ تلا گیا ہے -

*milk is on the t.* : دودھ پھٹ رہا ہے -

*take tt., work &c.* : باری باری کرنا ( کوئی کام ) -

*tide is on the t.* : سیلاب کا رخ بدل رہا ہے ( مد سے جزر یا جزر سے مد کی طرف ) -

*work t. & t. about* : باری باری کام کرنا ' اس طرح کہ کبھی ایک کرے کبھی دوسرا -

**Turner,** *n.* : (۱) "*Turn*" کا اسم فاعل - (۲) خراد کرنے والا - (۳) ایک قسم کا لوٹن کبوتر -
**turnery,** *n.* : (۱) خراد کا سامان - (۲) خراد کرنا - (۳) خراد کا کارخانہ -
**Turning,** *n.* : (۱) *Turn* کا حاصل مصدر - (۲) خراد کرنا - (۳) دوراھا ؛ موڑ جہاں ایک سڑک دوسری سڑک سے ملتی ھے ؛ یا وہ سڑک جو ملتی ھے -
*t.-point* : نقطۂ تغیر ؛ نقطۂ انقلاب ( *this may be the t.-point of this life* ) -
**Turnip,** *n.* : (۱) شلجم کا پودا - (۲) شلجم ؛ شلغم -
**turnipy,** *a.* : شلجم جیسا -
**Turpentine,** *n. & v.t.* : (۱) روغنی رال جو بعض صنوبری درختوں خصوصاً تارپین کے درخت سے نکلتی ھے ؛ تار پین - (۲) ( نیز عوام *turps* ) روح تارپین یا روغن تارپین - (۳) تارپین لگانا یا ملنا -
*t.-tree* : تارپین کا درخت -
**turpentinic,** *a.* : تارپین کا ؛ تارپینی -
**Turpeth,** *n.* : ایک مشرقی پودے کی جڑ جو جلاب کے کام آتی ھے ؛ تربد -
**Turpitude,** *n.* : کمینہ پن ؛ خباثت ؛ بد نفسی ؛ بدی -
**Turquoise** ( -koiz-kw- ) , *n.* : فیروزہ -
*t. green* : فیروزی رنگ -
**Turret,** *n.* : (۱) مینار - (۲) برج - (۳) ( فوج ) برج گردان ؛ چھوٹا سا گھومنے والا برج توپ اور توپچیوں کے لیے ( قلعے یا جہاز میں ) - (۴) ( تاریخ ) کئی منزل کی پہیے دار عمارت جو قلعے پر حملہ کرنے میں کام آتی تھی -
*t. gun* : توپ جو برج گردان میں کام آتی ھے -
*t. -ship* : جہاز جس کے برج گردان میں توپیں ھوں -
**turreted,** *a.* : مینار دار ؛ برج دار -
**Turriculate**(d); *aa.* : لمبے چکر کا ( صدف یا صدف ماهی ) -
**Turtle,** *n.* : ( اب عموماً *t. -dove* ) جنگلی فاختہ -
**Turtle,** *n. & v. i.* : (۱) کچھوا ؛ سنگ پشت ؛ خصوصاً سبز کچھوا ( *green t.* ) جس کا سوپ بنتا ھے - (۲) کچھوے پکڑنا یا مارنا ؛ کچھوے کا شکار کرنا
*mock t.* : دیکھو Mock -
*turn t.* : ( بحری عامیانہ ) الٹ جانا -
*t. -shell* : (۱) کچھوے کا خول خصوصاً سیاہ کا ؛ جس رنگ کے ٹکڑے آرائش کے طور پر جڑے جاتے ھیں - (۲) ( نیز *t. -cowry* ) بڑی کوڑی جو خوبصورت وضع کی ھوتی ھے -
**turtler,** *n.* : کچھوے کا شکاری -
**turtling,** *n.* : کچھوے کا شکار -
**Tuscan,** *a. & n.* : (۱) ٹسکنی کا - (۲) ٹسکنی کی زبان - (۳) ٹسکنی کا باشندہ -
*T. order* : دیکھو Order -
*T. straw* : گیہوں کا باریک تنکا جس سے ٹوپیاں بنتی ھیں -
**Tush,** *int. n. & v. i.* : ( قدیم ) ھشت ! ( حقارت یا خفگی کے موقع پر آتا ھے ) -
**Tush,** *n.* : لمبا نوک دار دانت ؛ خصوصاً گھوڑے کی کچلی -
**Tushery,** *n.* : ( ادبی زبان ) *Tush* کے طرح کے ( قدیم الفاظ کا استعمال -

**Tusk,** *n. & v. t.* : (۱) لمبا نوکیلا دانت ؛ ناب ( خصوصاً هاتھی والرس ( *walrus* ) وغیرہ کا ) - (۲) ( سراوں ؛ قفل وغیرہ کا ) لمبا دندانہ - (۳) ناب چھونا ؛ اس سے پھاڑنا یا زخمی کرنا -
**(-)tusked,** *a.* : (-) دانت کا ؛ (-) ناب کا -
**tusky,** *a.* : لمبے نوکیلے دانت کا ؛ ناب دار -
**Tusker,** *n.* : دنتیلا ھاتھی ( جس کے دانت پوری طرح نکل آئے ھوں ) -
**Tusser, -ur, -ore,** *n.* : (۱) تسر ؛ ریشم کا کیڑا جو اوک کے درخت میں رھتا ھے اور موٹا مضبوط ریشم پیدا کرتا ھے - (۲) ( نیز *t. -silk* ) اسی کیڑے اور دوسرے کیڑوں کا ریشم ؛ تسر -
**Tussive,** *a.* : کھانسی کا -
**Tussle,** *n. & v. i.* : کشمکش ؛ گتھم گتھا ؛ مقابلہ ؛ لڑائی -
**Tussock,** *n.* : (۱) گھاس وغیرہ کا گچھا - (۲) بالوں کی لٹ ؛ گچھا - (۳) ( نیز *t. -moth* ) ایک قسم کا پروانہ جس کا پھل روپ گچھے کی شکل کا ھوتا ھے -
*t. -grass* : لمبی خوشنما گھاس جو دلدلی زمین پر اگتی ھے -
**tussocky,** *a.* : گچھے دار -
**Tussore,** دیکھو Tusser -
**Tut, tut- tut** *int, n. & v. i.* : (۱) ھت ( تنبیہ ؛ جھلاھٹ ؛ حقارت ؛ سرزنش کے موقع پر آتا ھے ) - (۲) *t.* کا لفظ کہنا -
**Tut,** *n. & v. i.* : (۱) ( کان کنی ) کام ؛ مزدوری - (۲) مزدوری کرنا ؛ مزدوری پر کام کرنا -
*t. -work* : مزدوری کا کام ؛ اجارے کا کام -
**Tutanin,** *n.* : برطانوی دھات ( *Britannia metal* ) کی ایک قسم -
**Tutelage,** *n.* : (۱) ولایت ؛ سرپرستی - (۲) ولی کی سرپرستی یا نگرانی میں رھنے کا زمانہ -
**Tutelar(y),** *aa.* : (۱) ولیانہ ؛ سرپرستانہ - (۲) ولی یا سرپرست ( *t. authority* ) کا -
**Tutenag,** *n.* : (۱) زنک ( *zinc* ) جو چین وغیرہ سے آتا ھے - (۲) جرمن سلور کی قسم کی ایک مخلوط دھات -
**Tutor,** *n. & v. t. & i.* : (۱) گھر پر پڑھانے والا معلم ؛ خانگی معلم - (۲) اتالیق جس کے سپرد کسی کی پوری تعلیم و تربیت ھو - (۳) ( انگریزی یونیورسٹیاں ) ٹیوٹر ؛ ( طالب علموں کی تعلیم کا ) نگران - (۴) ولی ( نابالغ کا ) - (۵) ( کسی کا ) اتالیق ھونا ؛ تعلیم دینا ؛ سکھانا - (۶) قابو میں رکھنا ( جذبات وغیرہ کو ) - (۷) اتالیقی کا کام یا پیشہ کرنا -
**tutorage,** *n.* : اتالیقی ؛ نگرانی ؛ ولایت -
**tutoress,** *n.* : استانی -
**tutorial,** *a.* : (۱) اتالیق یا ٹیوٹر کا - (۲) ( آکسفورڈ عامیانہ ) ٹیوٹر کا حلقۂ درس یا کلاس -
**tutorially,** *adv.* : اتالیق یا ٹیوٹر کے طور پر -
**tutorship,** *n.* : اتالیقی ؛ ٹیوٹری ؛ اتالیق یا ٹیوٹر کا کام یا عهدہ -
**Tutsan,** *n.* : ایک بوٹی جس کے پودے میں پہلے زخموں کو اچھا کرنے کی قوت مانی جاتی تھی -
*Tutti* ( toote ), *n.* : (۱) ( موسیقی کی ھدایت ) سب مل کر ؛ سب ساتھ ساتھ - (۲) کئی آدمیوں کے مل کر گانے اکٹھے باجوں پر

ساتھ بجانے کی چیز

**Tutti-frutti,** *n.* : پچمیل پھلوں کی آئس‌کریم یا مربا وغیرہ -

**Tutty,** *n.* : ملونی کا زنک آکسائڈ جو صیقل کرنے کے کام آتا ھے -

*Tuum* : دیکھو Meum

**Tu-whit** ( too- ) *n.* **Tu-whoo** ( too- ) *n.* & *v. i.*: (۱) اُلو کی آواز - (۲) اُلو کی آواز نکالنا -

**Tuxedo,** *n.* : ( امریکہ ) ڈنر کے وقت پہننے کا جیکٹ -

**Tuyere** ( tweyar, tooyar, twer ), **Twyer,** *n.* : بھٹی کا ہوا دان ؛ ہوا نل ( جس میں سے ہوا آتی ھے ) -

**Twaddell,** *n.* : پانی سے زیادہ وزنی سیالات کے ناپنے کا پیمانہ ؛ سیال پیما -

**Twaddle,** *v. i.* & *n.* : (۱) بکواس؛ مہمل؛ پھیکی یا پھسپھسی باتیں - (۲) ایسی باتیں کرنا ؛ بکواس کرنا

**twaddler,** *n.* : بکی ؛ بکواس کرنے والا -

**twaddly,** *a.* : لغو ؛ بے مزہ -

**Twain,** *a.* & *n.* : ( قدیم ) (۱) دو - (۲) دو شخص یا چیزیں ؛ جوڑی ؛ جوڑا ( *cut in t.* ) -

**Twang,** *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) بجنا یا بجانا ( ستار وغیرہ ) ؛ تن تن کرنا - (۲) ( حقارتاً ) ستار وغیرہ اناڑی پن سے بجانا ؛ تن تن کرنا (۳) ناک میں بولنا ؛ غنغنانا - (۴) تن تن کی آواز ؛ تار کی آواز - (۵) غنغنی آواز ؛ غنغنا لہجہ -

**twangle,** *v. i.* & *t.* : اناڑی پن سے بجانا ؛ تن تن کرنا -

**Twankay,** *n.* : ایک قسم کی سبز چائے -

**'twas** اختصار it was کا -

**Twayblade,** *n.* : دو برگ ؛ ایک قسم کا ثعلبیہ پودا جس کے پھول سبز یا ارغوانی ہوتے اور جس میں دو پتے ہوتے ھیں -

**Tweak,** *v. t.* & *n.* : (۱ نوچنا ؛ کھسوٹنا ؛ جھٹکے سے توڑنا ؛ جھٹکے سےکھینچنا - (۲) بکٹا؛ جھٹکا - (۳) (عامیانہ) چال؛ ترکیب ؛ گر کی بات -

**tweaker,** *n.* : tweak کا اسم فاعل -

**Tweed,** *n.* : ٹوید ؛ ایک قسم کا دو سوت کی بناوٹ کا کھردرا اونی یا اونی سوتی کپڑا -

**Tweedle,** *n.* : سارنگی کی سی آواز ؛ ٹائیں ٹائیں -

**tweedledum & tweedledee** : وہ چیزیں جن میں صرف نام کا فرق ھو -

**'tween,** *adv.* & *prep.* : درمیان -

*t.-decks* : جہاز کے دو عرشوں کے درمیان کی ( جگہ ) -

**Tweeny,** *n.* : (۱) ( بول چال ) وہ نوکر جو دو اور نوکروں ( مثلاً باورچی اور ماما ) کی مدد کے لیے ھو - (۲) چھوٹا سگار -

**Tweet,** *n.* & *i.* : (۱) چہچہانا ؛ چوں چوں کرنا - (۲) چہچہاھٹ؛ چوں چوں -

**Tweezer,** *n.* & *v. t.* (*pl.*, also *pair of tt.*) : (۱) چھوٹا سا موچنا (چھوٹی چھوٹی چیزوں کے اٹھانے' بال وغیرہ نوچنے کےلیے)- (۲) موچنے سے بال ' کانٹا وغیرہ نکالنا -

**Twelfth,** *a.* & *n.* : (۱) بارھواں؛ دوازدھم - (۲) بارھواں حصہ -

*the t. of August* : بن مرغی ( grouse ) کا شکار شروع ہونے کی تاریخ -

*T. -day* : بارھویں؛ بڑےدن کےبعد بارھواں‌دن؛ عید ظہورمسیح-

*T. -cake* : بارھویں کی رات کا کیک -

*T. -night* : بارھویں کی رات ؛ شب ظہور مسیح -

**twelfthly,** *adv.* : بارھویں -

**Twelve,** *a.* & *n.* : بارہ ؛ دوازدہ -

*in tt.* : کتاب کی ایک تقطیع ؛ کاغذ کے پورے ورق کا بارھواں حصہ ؛ بارھواں حصہ -

*long, square, tt.* : یہ تقطیع طولاً یا عرضاً تہ کی ہوئی -

*the T.* : مسیح کے بارہ حواری -

*this day t. -m., adv.*: آج سےایک سال‌پہلے یا ایک سال بعد-

*twelvemo*, 12*mo*, =Duodecimo : (۱) کاغذ کے پورے ورق کے بارھویں حصے کی تقطیع - (۲) اس تقطیع کی کتاب -

*twelvemonth* : ایک سال -

*twelvepence* : (قدیم 'سوائے دکانداروں‌کی‌زبان کے) ایک شلنگ-

*twelvepenny, a.* : ایک شلنگ کا -

*T. tables* : دیکھو Table -

**Twenty,** *a.* & *n.* : بیس ؛ بست -

*have told him t. times* : بارھا کہہ چکا ھوں ؛ بیسوں دفعہ کہہ چکا ھوں -

*t.-one,-two &c., or one, two,&c. &t.*: اکیس؛ بائیس‌وغیرہ-

*twentymo, twentyfourmo,* (**20** *mo*, **24***m0*). : (۱)کاغذ کے پورے ورق کے بیسویں یا چوبیسویں حصے کی تقطیع - (۲) ان تقطیعوں کی کتاب -

**twentieth,** *a.* & *n.* : (۱) بیسواں - (۲) بیسواں حصہ -

**twentyfold,** *a.* & *adv.* : بیس گنا -

**'Twere,** : اختصار *it were* کا -

**Twi- in** comb. : رابطہ دو یا دگنے کے معنی میں -

*-bill* : دوپھلا تیر ( جنگ ) -

*-blade* : دیکھو =Twayblade -

*-fold, a.* & *adv.* : دگنا -

*-folded* : دوتہا -

*-forked* : دو شاخا -

*-formed* : دوشکلہ -

**Twice,** *adv.*: (۱) دونے (پہاڑوں میں) ( *t. two is four*) - (۲) دو بار - (۳) دو چند ؛ دگنا ؛ دونا -

**Twicer,** *n.* : کمپوزیٹر جو پریس مین کا کام بھی کرتا ھو -

**Twiddle,** *v. t* & *i.* & *n.* : (۱) محض شغل کے طور پر گھمانا ( خصوصاً انگوٹھے گھمانا یا پھرانا (*t. one's thumbs*)- (۲) کسی چیز سے شغل کرنا ؛ کھیلنا - (۳) خفیف سا چکر -

*twiddling-line* : وہ ستلی جس کے کھینچنے سے قطب نما کا کارڈ آسانی سے گھوم سکتا ھے -

**Twig,** *n.* : (۱) چھوٹی سی شاخ ؛ ٹہنی ؛ ڈالی ( درخت یا پودے کی ) - (۲) ( تشریح ) فصنہ ؛ شریان کی چھوٹی سی شاخ - (۳) ( برق ) چھوٹی موصول برق جو رو کو ادھر ادھر پہنچتی ھے - (۴) طلسمی لکڑی؛ دوشاخہ لکڑی جس کی (*work the t,*) مدد سے یہ معلوم کیا جاتا ھےکہ‌پانی‌یا معدنیات کس جگہ نکلینگے-

*hop the t.* : ( بول چال ) مرجانا -

**(-) twigged,** *a.* : -) شاخہ -

**twigged,** *a.* : شاخدار ؛ فصنہ دار -

**twigless**, *a.* : بے شاخ -

**twiggy**, *a.* : شاخدار ؛ شاخوں سے ڈھکا ہوا ؛ غصنہ‌دار -

**Twig**, *v. t.* : (۱) (بول چال) سمجھنا (کسی شخص کا مطلب' الفاظ کا مفہوم وغیرہ) - (۲) تاڑ جانا ؛ بھانپ جانا -

**Twilight**, *n.* & *v. t.*: (۱) صبح کا دھندلکا ؛ صبح یا خصوصاً شام کا جھٹ پٹا - (۲) مدھم روشنی - (۳) (مجازاً) نامکمل واقفیت یا فہم کی حالت ؛ دھندلکے کی سی کیفیت - (۴) (کسی مقام کو) مدھم روشنی سے روشن کرنا -

*t. arc(h) or curve* : قوس روشنی ؛ وہ خط جو جھٹ پٹے کے وقت فضا کے سب سے روشن حصے کو گھیرتا ہے -

*t. of the gods* : (ناروے کی دیو مالا) وہ لڑائی جس میں دیوتا اور جن وغیرہ آپس میں لڑ کر مارے گئے -

*t. sleep* : بچے جنانے کا ایک جدید طریقہ جس میں زچہ کو تکلیف نہیں ہوتی ہے -

**Twill**, *n.* & *v. t.* : (۱) ٹوئل ؛ دوسوتی بناوت کا ایک کپڑا - (۲) ٹوئل کی طرح بننا ؛ دوسوتی بناوت سے بننا -

**'twill**, : *it will* اختصار کا -

**Twin** *a.*, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) جڑواں ؛ توام - (۲) (نباتیات) توام (پودے) - (۳) دو جڑواں چیزوں میں ایک ؛ دو جڑواں بچوں میں سے ایک - (۴) کسی شخص یا شے کا ہر پہلو جواب ؛ مثنی - (۵) مرکب قلم (کیمیاوی یا معدنی اشیا کی) - (۶) جوڑ دینا یا جڑ جانا ؛ جڑواں کردینا یا ہوجانا (دیکھو The Tt., Gemini) -

*Siamese t.* : دیکھو Siamese -

*t. boat, t. steamer* : جڑواں جہاز' جن کے ڈھانچے دو اور عرشہ ایک ہو -

*T. Brothers or Brethren* : زیس Castor اور Pollux دیوتا کے دو لڑکے -

*t. children* : جڑواں بچے -

*twinflower* : ایک نازک سی سدا بہار بیل جس میں دو خوشبودار پھول ہوتے ہیں -

*t. screw* : دوپروپیلر کی کشتی (ان دونوں کے دھڑ الگ الگ ہوتے ہیں اور دونوں مختلف سمت میں حرکت کرتے ہیں) -

*twinning-machine, -saw* : کنگھیوں کے دندانے بنانے کی کل -

**twinling**, *n.* : دو جڑواں چیزوں یا بچوں میں سے ایک -

**twinship**, *n.*: توامیت ؛ جڑواں ہونا ؛ جڑواں کردینا یا ہوجانا -

**Twine**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) سُتلی ؛ ڈوری - (۲) چکر ؛ بل ؛ مروڑی *snaky tt.* - (۳) گتھی ہوئی چیز ؛ گتھی ؛ الجھی ہوئی چیز - (۴) بٹنا - (۵) گتھے ہوئے ڈوروں سے بنانا (ہار وغیرہ) - (۶) ہار لپیٹنا - (۷) گوندھنا - (۸) لپیٹنا (کسی چیز کے گرد) - (۹) بل دینا (کسی چیز کے گرد) -

**twiner**, *n.* : (۱) بٹنے والا - (۲) ایک بل دار پودا -

**twiningly**, *adv.* : (۱) لپیٹتے ہوئے ؛ بل دیتے ہوئے - (۲) لپیٹتے ہوئے -

**Twinge**, *v. t.* (rare) & *n.* : (شاذ) (۱) ٹیس ؛ خلش ؛ چبھن - (۲) ٹیس' خلش یا چبھن پیدا کرنا - (۳) (مجازاً) رہ رہ کر بے چین کرنا ؛ چٹکی لینا -

*conscience twinged him* : ضمیر چٹکیاں لے رہا تھا -

**Twinkle**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) چمکنا ؛ جگمگانا (روشنی' ستارے وغیرہ کا) - (۲) جلدی جلدی جھپکنا (پلکوں کا) ؛ جلدی جلدی آگے پیچھے ہٹنا (پیروں کا ناچ میں) - (۳) (آنکھوں میں) ہنسی کی جھلک نظر آنا ؛ چمک اٹھنا - (۴) جھپکنا ؛ جھپکانا (آنکھ' پلک) - (۵) چمکانا - (۶) (پلکوں کی) جھپک - (۷) چمک ؛ ہنسی کی جھلک (آنکھوں میں) - (۸) تیز حرکت (پیروں کی) - (۹) جگمگاہٹ -

**twinkler**, *n.* : اسم فاعل -

**Twinkling**, *n.* : *Twinkle* کا حاصل مصدر خصوصاً پلکوں کی جھلک -

*in a t., in the t. of an eye, in the t. of a bed post* : چشم زدن میں ؛ پلک جھپکاتے ؛ فوراً -

**Twirl**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) جلدی جلدی گھمانا ؛ پھرانا ؛ چکر دینا یا گھومنا ؛ پھرنا ؛ چکر کھانا - (۲) شغل کے طور پر حرکت دینا ؛ پھرانا (انگوٹھوں وغیرہ کو) - (۳) تیز چکر ؛ قلم کی کشش (جو خوبصورتی کے لیے ہوتی ہے) -

**Twist**, *n.* & *v.t.* & *i.* : (۱) بٹی ہوئی رسی ؛ سُتلی ؛ دھاگا - (۲) ایک قسم کا مضبوط ریشمی یا سوتی دھاگا - (۳) بل دار روٹی تمباکو وغیرہ - (۴) کاغذ کا پوڑا جس کے دونوں سروں پر بل دیا جائے ؛ بل دار پوڑا - (۵) بل ؛ پیچ (*has a curious t.*) - (۶) تفتیل ؛ بل دینے کا انداز یا درجہ ؛ خصوصاً رائفل کی نالیوں کا جھکاؤ - (۷) (کرکٹ) چکر ؛ جو گیند کو پھینکنے سے پہلے دیا جاتا ہے تاکہ ایک خاص طریقے سے مڑ جائے - (۸) (طبیعت یا سیرت کا) رجحان ؛ افتاد طبع - (۹) (طبیعیات) قوت تفتیل ؛ مقدار تفتیل ؛ زاویۂ تفتیل (وہ زاویہ جو سلاخ وغیرہ کے بل کو ظاہر کرتا ہے) - (۱۰) حرکت دولابی ؛ ایک محور کے گرد چکر کھاتے ہوئے آگے بڑھنے کی حرکت - (۱۱) شراب کے مختلف مرکبات کا نام مثلاً (*gin t.*) - (۱۲) (بول چال) بھوک ؛ اشتہا (*had a tremendous t.*) - (۱۳) (لڑوں کو) ملا کر بل دینا ؛ بٹنا (رسی وغیرہ) - (۱۴) گوتھنا ؛ گوندھنا - (۱۵) بل دار بنانا ؛ مرغولہ بنانا (ستون وغیرہ کو) - (۱۶) بل کھانا ؛ بل دار شکل میں اگنا یا بڑھنا - (۱۷) (گیند کا خصوصاً انٹے کے کھیل میں) چکر کھاتے ہوئے مڑ جانا - (۱۸) (ہار) گوندھنا - (۱۹) پیچ و خم کے ساتھ چلنا ؛ آگے بڑھنا ؛ گزرنا (مجمع میں سے) - (۲۰) مروڑنا (*limbs twisted on the rack*) - (۲۱) توڑ مروڑ کر کچھ اور معنی پہنانا (الفاظ کو) -

*Damascus t.* : بندوق سازی میں دمشقی فولاد کو بل دے کر بندوق کی نال بنانے کا عمل -

*features twisted with pain* : درد سے اینٹھا ہوا چہرا -

*t. of the wrist* : (مجازاً) سلیقہ ؛ سبک دستی ؛ ترکیب ؛ ڈھب -

**twistable**, *a.* : مروڑنے کے قابل ؛ گوتھنے یا گوندھنے کے قابل -

**Twister**, *n.* : (۱) *Twist* کا اسم فاعل - (۲) (کرکٹ یا بلیرڈ) چکر کھانے والی گیند - (۳) گرڈر ؛ شہتیر - (۴) آسن ؛ ران کا وہ حصہ جو گھوڑے کی پیٹھ سے لگا رہتا ہے -

**Twit**, *v.t.* : ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ طعن دینا -

**twittingly**, *adv.* : ملامت سے ؛ طعن سے -

**Twitch**, *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) (تھوڑا سا جھٹکا دیکر) کھینچنا ؛

گھسیٹ لینا - (۲) ( آستین وغیرہ کو ) پکڑکر کھینچنا ؛ جھٹکا دینا ( خصوصاً متوجہ کرنے کے لئے ) - (۳) ( چہرہ ، عضلات ، ھاتھ پاؤں) پھڑکانا ؛ پھڑکنا ؛ تشنجی حرکت دینا یا ھونا - (۴) پھڑک؛ تشنجی حرکت - (۵) جھٹکا - (۶) ایک آلہ جس کی وجہ سے گھوڑا عمل جراحی کے دوران میں حرکت نہیں کرسکتا -

**Twitch,** *n.* : دیکھو Quitch -

**Twite,** *n.* : لینٹ ( *linnet* ) کی قسم کا ایک پرندہ -

**Twitter,** *v t. & i. & n.* : (۱) ( چڑیوں کا ) چہچہانا ؛ چوں چوں کرنا - (۲) (انسان کا) چیں چیں کرنا ؛ کمزور اور سہمی ھوئی آواز میں بولنا - (۳) چڑیوں کی چوں چوں ؛ چہچہا - (۴) ( نیز *twitteration, n.* ) گھبراھٹ؛ بے چینی -

**'twixt,** *prep.* . دیکھو Betwixt -

**Two** ( too ), *a. & n.* : دو ؛ ۲ -

*divide in t.* : دو حصوں میں تقسیم کرنا -

*in t. twos* : دم بھر میں ؛ بہت جلد -

*one or t.* : چند ؛ کچھ ؛ دو ایک -

*put t. & t. together* : جو کچھ معلوم ھے اس سے نتیجہ نکالنا -

*t. can play at that game* : ( دھمکی کے موقع پر ) یہ ھم کو بھی آتا ھے ' اچھا دیکھا جائے گا -

*t.-cleft* : ( نباتیات ) شگافتہ جو قریب آدھی دور تک دو حصوں میں تقسیم ھو -

*t. edged* : (۱) ( تلوار وغیرہ ) دو دھاری ؛ دو دم (۲) ( مجازاً ) دو رخی ؛ جس میں دونوں پہلو نکلتے ھیں ؛ دو جہتی؛ ذو معنی ( دلیل ' تعریف وغیرہ ) -

*t.-faced = double-faced* : دیکھو Double -

*twofold, a. & adv.* : دھرا -

*t.-handed* : (۱) دو ھتھا - (۱) دو دستی ؛ دو دستہ ( تلوار آرا وغیرہ ) - ( ۳ ) دو آدمیوں کے کھیلنے کا -

*t.-line a.* : (طباعت) (مقررہ ) سائز سے دگنی سائز کا (ٹائپ) ۔

*twopence* ( tupns ), : چاندی کا سکہ ' دو پینی قیمت کا - (اب صرف اس موقع پر استعمال ھوتا ھے جب بادشاہ کی طرف سے غریبوں کو خیرات بانٹی جاتی ھے) -

*twopence-coloured* : سستا ؛ بھڑک دار -

*twopenny* (tupeni) (adj.), : (۱) دو پینی قیمت کا ؛ سستا ؛ گھٹیا؛ نکما - (۲) ایک قسم کی بیر شراب -

*tuck in your t.-p.* : ( *leap-frog* کھیل میں ) سر کو کندھوں سے ملا لو -

*twopenny,halfpenny,* ( tupeni hapeni ), : حقیر ؛ گھٹیا ؛ نکما -

*t.-ply rope, carpet* : دو لڑوں کی رسی؛ دو تہوں کا ' دو پرتوں کا قالین -

*t. -speed* : دو رخ کا ؛ دو پہلوؤں کا ؛ دو فریقوں کا وغیرہ -

*t.-speed* : بائیسکل وغیرہ جس کی رفتار دو نمبر بڑھائی جاسکے -

*t-step* : ایک قسم کا ناچ -

*t. -tongued* : (۱) دو زبان کا - (۲) مکار -

*t.-way* : (۱) دو نالی ( ٹونٹی ) - (۲) ( ریاضی ) دو شکلی -

**twoness,** *n.* : دوئی ؛ دو ھونا -

**Twosome,** *a. & n.* : [دو] آدمیوں کا کھیل ' ناچ وغیرہ -

**'twould,** *contr* : اختصار *it would* کا -

**Twy-***pref* : سابقہ " *twi-* " کی ایک شکل -

**Twyer,** : دیکھو Tuyere -

**-ty -ity, -ety,** *suff* : لاحقہ عموماً اسمائے ( *abstract nouns* ) مجردات کے آخر میں آتا ھے -

**-ty,** suf.: لاحقہ بمعنی دھائی (مثلاً *twenty* دو دھائی یعنی بیس) -

**Tyburn,** *n.* : ( تاریخ ) ٹائبرن ؛ لندن میں ایک مقام جہاں مجرموں کو پھانسی دی جاتی تھی -

*T. ticket* : [متعلقہ] کلیسا کی خدمات سے معافی جو ان لوگوں [کو] دی جاتی تھی جو کسی مجرم کو سزا دلوائیں -

*t. tippet* : [پ]ھانسی کا پھندا -

*t. tree* : [پھ]انسی ؛ سولی -

**Tyburnia,** *n.* : [ل]ندن کا امراء کے رھنے کا علاقہ جو ھائڈ پارک کے [شم]ال میں واقع ھے -

**Tychonic,** *a.* : [ڈنمارک] کے ھئیت دان عالم *Tycho Brahe* [ٹ]یکوبرا ھے یا اس کے نظام کے متعلق -

**Tycoon,** *n.* : ( تاریخ ) وہ لقب جو غیر ملک کے لوگ جاپان کے [م]وروثی سپہ سالار کے لیے استعمال کرتے تھے -

**tycoonate,** *n.* : [ا]س کا عہدہ -

**Tying,** : [د]یکھو Tie -

**Tyke,** : دیکھو Tike -

**Tyler,** : [د]یکھو Tiler -

**Tylopod,** *a. & n.* : [گد]ی دار پیروں کا جانور مثلاً اونٹ -

**tylopodous,** *a.* : [گد]ی دار پیروں کا -

**Tylosis,** *n.* : (۱) التہاب اجفان ؛ پپوٹوں کا ورم اور سوزش - (۲) ( نباتیات ) گومڑی -

**tylotic,** *a.* : (۱) جس کے پپوٹوں پر ورم اور سوزش ھو؛ التہاب اجفان کا (مریض) (۲) گومڑی دار -

**Tylote,** *n.* : ( حیوانیات) اسفنج کا استوانی شکل کا خار جس کے دونوں سروں پر چھوٹی گومڑیاں سی ھوتی ھیں -

**Tymp,** *n.* : ( انجن بھٹی میں) آتشدان کے مقابل کے سوراخ کی [ٹ]وپی یا ڈھکنا -

**Tympan,** *n.* : (۱) طبلہ؛ جھلی کا پردہ ؛ جھلی کی سطح - (۲) (طباعت) استر؛ کاغذ یا جھلی کا تختہ جو چھپنے والی کاپی کے نیچے رکھتے ھیں تاکہ دباؤ یکساں رھے - (۳) (تشریح) طبلۂ گوش ؛ کان کا پردہ - (۴) ( عمارت ) = Tympanum -

**Tympanic,** *a.* : (۱) طبلی؛ جھلی کی سطح کا سا - (۲) طبلۂ گوش کا ؛ کان کے پردے کا -

*t. ( bone )* : عظم طبلی ؛ وہ ھڈی جس پر کان کا پردہ تنا ھوتا ھے -

*t. membrane* : طبلۂ گوش -

**Tympanist,** *n.* : ڈھول طبلہ وغیرہ بجانے والا ؛ طبلچی -

**Tympanites,** *n.* : نفخ شکم ؛ پیٹ پھولنا -

**tympanitic,** *a.* : نفخ شکم کا -

**Tympanitis,** *n.* : التہاب طبل گوش؛ التہاب طبلی؛ کان کے بیچ کے پردے کی سوزش -

**Tympanum,** *n.* : (۱) ( نیز *tympanic membrane* ) طبلہ

گوش ؛ کان کا پردہ - (۲) وسط گوش؛ کان کا بیچ کا حصہ - (۳) بطخ وغیرہ کی ہوا کی نالی کا سرا - (۴) (تعمیر) روکار کی تکونی لوح - (۵) دروازے کی اوپری چوکھٹ اور محراب کے بیچ کی جگہ - (۶) طبل نما چرخی' دریا سے پانی کھینچنے کے لیے - (۷) ایک طرح کی ( *treadmill* ) -

**Tynwald** (-nwold), *n.*: مجلس قانونساز جزیرہ آئل آف مین کی -

**Type,** *n.* : (۱) مثال؛ شخص یا چیز جو کسی دوسری شے یا کسی صنف اشیا کا نمونہ یا اس کی خصوصیات کی مظہر ہو - (*water may serve as a t. of instability*) - (۲) اشارت - ( *paschal lamb is a t. of Christ* ) ' ( *symbol* ) ( ۳ ) نشانی ؛ وہ چیز جو آنے والی چیز کی خبر دے ( *these things are a t., he is an admirable her* ) قبیل ؛ قسم (۴) - ( *t. of modern athleticism* ) (۵) - ( *beauty was of another t.* ) ( حیاتیات وغیرہ ساخت کا طبعی طرز ؛ طبعی ساخت ( *deviates from the t.* ) - (۶) حیوانات کی ایک بڑی قسمت ؛ ساخت کے لحاظ سے طبقہ ( *vertebrate t.* ) - (۷) انمودج ؛ وہ جسم حیوانی یا نباتی جس میں اپنے طبقے کی اہم خصوصیات موجود ہوں - ( ۸ ) مرکب کیمیاوی جس کی ساخت اور بہت سے مرکبات کی ساخت کا نمونہ ہو؛ (مرکب) انموذجی؛ انموذج؛ خصوصاً ہائیڈرو کلورک ایسیڈ ' پانی ' امونیا' مارش گاس - (۹) (فنون لطیفہ) نمونہ؛ وہ چیز یا خیال یا صناعی جو اور صناعوں کے لیے قابل تقلید ہو - (۱۰) ٹھپا ؛ ضرب ( جو تمغے یا سکے کے دونوں طرف ہوتا ہے ) - (۱۱) (طباعت) سیسے وغیرہ کا ڈھلا ہوا حرف یا حروف ٹائپ - (۱۲) ( جمع ) (طباعت) ٹائپ کی اقسام - *black - letter, church - text, clarendon German-text, gothic, Italic, Roman, runic, script, t.*

*Fount of t.* : دیکھو Black وغیرہ Church وغیرہ -

*t. -bar* : ٹائپ بار؛ ٹائپ کی پوری کی پوری ڈھلی ہوئی سطر -

*t. genus* : جنس انموذجی ؛ وہ جنس جس میں پورے طبقہ کی خصوصیات موجود ہوں اور جس کے نام پر پورے طبقے کا نام رکھا جائے -

*t. -high* : ( کندہ کاری وغیرہ) جو اونچائی کے لحاظ سے ٹائپ میں چھاپنے کے قابل ہو -

*t. -metal* : مرکب دھات جس سے ٹائپ بنتا ہے -

*t. -script* : ( ٹائپ میں ) چھپی ہوئی عبارت -

*t. -setter* : (۱) کمپوزیٹر ( compositor ) - (۲) کمپوز کرنے کی مشین -

*t. -setting* : کمپوزنگ؛کمپوز کرنا -

*t.- s. machine* : کمپوز کرنے کی مشین -

*t. - wheel* : ٹائپ پہیا' جس پر ابھرے ہوے حروف سے بنے ہوتے ہیں' بعض ٹائپ رائٹر اور تار برقی مشینوں میں ہوتا ہے -

*t. -writer* : (۱) (ٹائپ رائٹر) وہ مشین جس پر ہاتھ کی جگہ ٹائپ سے لکھتے ہیں - ( ۲ ) ٹائپسٹ؛ اس مشین سے ٹائپ کرنے والا -

**typal,** *a.* : انموذجی -

**Type** *v. t.* : (۱) کسی چیز کی مثال ' نمونہ وغیرہ ہونا - (۲) ٹائپ کرنا؛ ٹائپ رائٹر سے لکھنا

**Typhlitis,** *n.* : التہاب زائدہ و امور؛ دو آنتوں کی سوزش اور ورم -

**typhlitic,** *a.* : (۱) اس مرض کے متعلق - (۲) اس مرض کا (مریض)-

**Typhoid** *a.* & *n.* : ٹائفس کی قسم کا -

*t. bacilllus,* : جراثیم ٹائیفائڈ؛ میعادی بخار کے جراثیم -

*t. condition* : اضمحلال کی حالت جو بہت سی بیماریوں میں ہوجاتی ہے -

*t. fever* : میعادی بخار ؛ ٹائیفائڈ جس میں سرخ دانے چھاتی اور پیٹ پر نکل آتے ہیں اور آنتوں میں سخت جلن ہوتی ہے -

*t. pneumonia* : میعادی بخار مع نمونیا -

**typhoidal,** *a* . : ٹائیفائڈ کا -

**Typhomania,** *a.* : ہذیان؛ جو ٹائفس کی علامت کے طور پر ہو -

**Typhoon,** *n.* : طوفان؛ طوفانی ہوا جو چین کے سمندروں میں جولائی اور اکتوبر کے درمیان چلتی ہے -

**typhonic,** *a.* : طوفانی -

**Typhus,** *n.* : ایک قسم کا بخار جس میں ارغوانی رنگ کے دانے نکلتے ہیں اور ضعف بے حد ہوجاتا ہے اور عموماً ہذیان بھی ہوتا ہے ؛ ٹائفس -

*malignant, simple t.* : شدید' خفیف ٹائفس -

**typhous,** *a.* : ٹائفس کے متعلق -

**Typic,** *a.* : ( *T. fever,* ) (۱) باری کا بخار - (۲) کسی معینہ قسم کا بخار -

**Typical,** *a.* : (۱) مثالی - (۲) اشارتی ؛ کسی واقعے کی خبر دینے والا - ( *a t. genus, was t. of Christ's second coming* ) (۳) مخصوص؛ امتیازی -

**typically** *adv.* : (۱) مثالی طور پر - (۲) مخصوص یا امتیازی طور پر -

**typicalness,** *n.* : (۱) مثالیت؛ مثالی ہونا - (۲) مخصوصیت-

**Typify** *v. t.* : (۱) مثال کے ذریعہ ظاہر کرنا - (۲) آنے والے واقعہ کی خبر دینا ؛ نشانی ہونا - (۳) مثال یا نمونہ ہونا ؛ کسی چیز کی امتیازی خصوصیات رکھنا -

**typification,** *n.* : (بول چال) مثال کے ذریعہ ظاہر کرنا -

**typifier,** *n.*: مثال کے ذریعہ ظاہر کرنا -

**Typist,** *n.* : ٹائپسٹ -

**Typo,** *n.* : دیکھو Typographer =

**Typo** *in comb.* : (حروف علت سے پہلے -typ آتا ہے ) type کی ترکیبی صورت -

*-graph* : ٹائپ بنانے یا کمپوز کرنے کی مشین-

*-lite* : (۱) نقشی پتھر - ( ۲ ) متحجر (پودا وغیرہ ) -

*-logy* : یہ نظریہ کہ بائبل کے عہد عتیق میں ان واقعات کی خبر دی گئی ہے جن کے واقع ہونے کا ذکر عہد جدید میں ہے -

*-ogical, a.* : اس نظریے کے متعلق -

*-onym* : ( حیاتیات ) انموذجی نام ؛ طبقے کا نام جو اس کے انموذج یعنی اس جنس کے نام پر رکھا جائے جس میں طبقے کی پوری خصوصیات موجود ہوں -

*-onymal,-onymic, aa.* : انموذجی نام کا -

**Typography,** *n.* : ( ۱ ) فن طباعت - ( ۲ ) طباعت ؛ چھپائی

*(faults of t., the t. was admirable)*

**typographer**, *n.* : فن طباعت کا ماہر -

**typographic(al)**, *aa.* : طباعت کی ؛ چھپائی کی -

**typographically**, *adv.* : چھپائی کے لحاظ سے -

**Tyrannic(al)**, *a.* : (۱) حاکم جابر یا غاصب فرماں روا کا سا (فعل) - (۲) مستبدانہ ؛ جابرانہ ؛ مطلق العنان -

**tyrannically**, *adv.* : (۱) غاصب فرماں روا کی طرح - (۲) استبداد سے ؛ جبر سے -

**tyrannicalness**, *n.* : مطلق العنانی ؛ مستبدانہ ہونا -

**tyrannous**, *a.* : جابر ؛ مستبد ؛ مطلق العنان -

**tyrannously**, *adv.* : استبداد سے ؛ جبر سے -

**Tyrannicide**, *n.* : (۱) قتل غاصب ؛ قتل جابر - (۲) غاصب یا جابر فرماں روا کا قاتل -

**tyrannicidal**, *a.* : قتل غاصب یا قتل جابر کے متعلق -

**Tyrannize**, *v. i. & t.* : (۱) جابرانہ حکومت کرنا ؛ جبر کرنا ؛ تشدد کرنا ؛ ظلم کرنا - (۲) بہ طور فعل متعدی اب شاذ ھے -

**Tyranny**, *n.* : (۱) استبداد ؛ جابرانہ حکومت ؛ جور - (۲) (تاریخ یونان) غاصب مطلق العنان فرماں روا کی حکومت -

**Tyrant**, *n.* : (۱) ظالم یا جابر فرماں روا - (۲) (تاریخ یونان) مطلق العنان غاصب فرماں روا -

*Thirty Tt.*, : عدیدہ حکومت کے ارکان جنھوں نے ایتھنس پر سنہ ۴۰۴ ق م سے ۴۰۳ ق م تک حکومت کی -

*t.-bird, t. fly-catcher* : ایک قسم کی چڑیا جو امریکا میں ہوتی ھے -

**Tyre**, *n.* : (انگلو انڈین) جما ہوا دھی اور ملائی -

**Tyre** : دیکھو Tire -

**Tyro** : دیکھو Tiro -

**Tyrolese(-z)** *a. & n.* (*pl.* same) : (۱) ٹرول (واقع آسٹریا) کا - (۲) ٹرول کا رھنے والا -

**Tyrolienne(-en)**, *n.* : (۱) ٹرول کے کسانوں کا ناچ - (۲) ساز جو اس ناچ کے ساتھ بجتا ھے -

**Tyrotoxicon**, *n.* : زھر پنیر؛ ایک قسم کا سمی القلی جو دودھ اور پنیر میں پیدا ہوجاتا ھے -

**Tyrrhene, Tyrrhenian**, *aa.* : دیکھو Etruscan -

**Tzar &c.** : دیکھو Czar &c. -

**Tzetze** : دیکھو Tsetse -

**Tzigane(-ahn)**, *a. & n.* : (۱) ھنگری کی جپسی (خانہ بدوش) قوم کا - (۲) ھنگری کا جپسی

## U

**U, u, (u)letter**(*pl.* Us, U's): انگریزی حروف تہجی کا اکیسواں حرف اس کی آواز کبھی آ کی سی ہوتی ھے جیسے اپ up اور کبھی یو کی سی جیسے یوز *use* -

Us, U's : حروف علت کے منجملہ یہ حرف بھی ھے بطور جمع Us, یا U's. لکھا جاتا ھے جس کا تلفظ یوز ہوتا ھے -

*U-bolt* : U کے شکل کی چٹخنی ؛ یو بولٹ -

*U-tube* : U کے شکل کی نلی جو اکثر کیمیائی تجربات میں استعمال کی جاتی ھے ؛ یو ٹیوب -

اختصارات :-

**U. K.** : یونائیٹڈ کنگ ڈم United Kingdom کا مخفف جس کے معنی ھیں انگلستان، اسکاٹ لینڈ و ایر لینڈ کا متحدہ ملک -

**U.S.A.** : یونائیٹڈ اسٹیٹ آف امریکا *United States of America* کا مخفف بمعنی ممالک متحدہ امریکا -

**U. T.** : یونائیٹڈ ٹیری ٹیری *United Territory* کا مخفف بمعنی ممالک متحدہ امریکا -

**ult**, : لفظ الٹی مو *ultimo* کا مخفف بمعنی ماہ گزشتہ ؛ گزرا ہوا مہینہ ؛ پچھلا مہینہ -

**Univ.** : یونیورسٹی *University* کا مخفف جس کے معنی کلیہ کے ھیں -

**Ubiety**, *n.* : کسی معین مقام پر موجود ہونا ؛ نسبت مکانی ؛ تعین مکانی ؛ تعین مقام -

**Ubiquitarian**, *a. & n.* : (الٰہیات عیسوی) ایسا شخص جس کا عقیدہ ہو کہ حضرت عیسیٰ جسداً ہر جگہ موجود ھیں ؛ معتقد حاضریت ؛ حاضریت پسند -

**ubiquitarianism**, *n.* : حاضریت پسندی ؛ عقیدۂ حاضریت -

**Ubiquity**, *n.* : (۱) حاضریت ؛ ہر جگہ موجود ہونے کی صفت - (۲) ایک ھی وقت میں بہت سے مختلف مقامات پر ہونا -

*u. of the king* : (قانون) یہ نظریہ کہ بادشاہ ججوں کی ذات میں عدالت میں موجود ہوتا ھے ؛ حاضریت بادشاہ -

**ubiquitous**, *a.* : حاضر ؛ جو ہر جگہ موجود ہو -

**ubiquitously**, *adv.* : حاضریت کی شان سے -

**ubiquitousness**, *n.* : حاضریت ؛ ہر جگہ موجود ہونا -

*Ubi supra adv.* : (کسی کتاب وغیرہ میں) مذکورۂ بالا مقام پر ؛ اسی مقام پر (جس کا ذکر آچکا ھے) -

**Udal**, *n.* : ملکیت موروثی پر بنائے قبضہ ؛ زمین داری کا وہ نظام جو نظام جاگیر داری سے قبل شمالی یورپ میں رائج اور جزائر شیٹ لینڈ اور آرکنی میں اب بھی رائج ھے جس کی رو سے وہ شخص جو ایک مدت تک مسلسل زمین پر قابض ہو اس کا مالک ہوجاتا تھا -

*udalman, udaller*, *n.* : مالک پر بنائے قبضہ -

**Udder**, *n.* : تھن -

**-uddered**, *a.* : (-) تھن کا -

**udderless**, *a.* : بے تھن کا -

**Udometer**, *n.* : باران پیما ؛ بارش کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ -

**udometric**, *a.* : باران پیما کا -

**Ugh**(ooh &c) *int. expr.* : (تعجبائیہ) نفرت یا کراھیت اور خوف کے موقع پر) لاحول ولاقوۃ ! توبہ توبہ ! اے غضب !

**Ugly**, *a. & n.* : (۱) بد صورت ؛ بد شکل ؛ بد قطع ؛ بد ھئیت ؛ بھونڈا ؛ کریہ المنظر ؛ مکروہ شکل کا - (۲) مکروہ ؛ برا ؛ قابل نفرت ؛ (اخلاقی اعتبار سے) معیوب ؛ بد نما ؛ ناگوار ؛ خطر ناک

*(u. vices, his conduct has an u. look, u. rumours are about,)*

*an u. customer* : بے ڈھب آدمی ؛ خوفناک آدمی -

*an u. job* : بری بات ؛ ناگوار واقعہ؛ بے ڈھب واقعہ -

*u. duckling* : وہ شخص جو خاندان میں سب سے بدتر سمجھا جاتا ہو اور سب سے بہتر ثابت ہو ؛ تلمیح اینڈرسن کی کہانی سے

لیگئی ھے جس کا خلاصہ یہ ھے کہ ایک ھنس کا بچہ بطخ کے بچوں میں مل گیا تھا۔ وہ سب سے بد صورت سمجھا جاتا تھا مگر بڑا ھو کر سب سے شاندار نکلا ۔

**uglify,** *v. t.* : شکل بگاڑ دینا ؛ بدصورت یا بدنما کردینا ۔

**uglity,** *adv.* : (۱) بد صورتی سے۔ (۲) بدنما یا معیوب طریقے سے۔

**ugliness,** *n.* : (۱) بد صورتی ؛ بد ھئیتی ؛ بھونڈا پن ۔ (۲) مکر وھیت ؛ بدنمائی ۔

**Ugrian, Ugric,** ( oo- ) *aa.* : فنی قوم کا ۔

**Uhlan,** ( oo-, u- ) *n.* : نیزہ بردار سوار جو یورپ کے بعض ملکوں کی فوجوں میں ھوتے ھیں ۔

**Uitlander** (oitlander), *n.* : ( جنوبی افریقہ ) غیر ملکی ۔

**Ukase** ( -as ) *n.* : حکومت روس کا فرمان ۔

**Ukulele** ( ookoolale ) *n.*: جزیرۂ ھوائی کا چوتارہ ( باجا ) ۔

**-ul-** *in comb* : لاحقہ = Ule صفات مشتق کے بنانے کے لیے استعمال ھوتا ھے اور تصغیر کے معنی کبھی پیدا کرتا ھے کبھی نہیں کرتا ۔

**Ulcer,** *n.* : (۱) جسم کے باھر یا اندر کے رخ کا زخم جس میں پیپ ھو ۔ (۲) ( مجازاً ) ناسور کی طرح زھر پھیلانے والی چیز ؛ اخلاقی ناسور ؛ فاسد مادہ یا اثر ۔

**ulcered, ulcerous,** *aa.* : قرحہ دار ۔

**ulcerously,** *adv.* : قرحہ دار زخم کی طرح ۔

**ulcerousness,** *n.* : قرحیت ؛ قرح دار ھونا ۔

**Ulcerate,** *v. i. & t.* : (۱) قرحہ پڑجانا ؛ قرحہ ڈال دینا ؛ قرحہ بن جانا ؛ قرحہ بنا دینا ۔ (۲) ( مجازاً ) اخلاقی ناسور بن جانا یا پیدا کر دینا ؛ فاسد مادہ پیدا ھو جانا یا کر دینا ۔

**ulcerable,** *a.* : قرح پذیر؛ جس میں قرح پڑنے کی صلاحیت ھو ۔

**ulceration,** *n.* : قرحہ ؛ قرحہ بننا ۔

**ulcerative,** *a.* : (۱) قرحہ دار ۔ (۲) قرحہ بننے والا یا قرحہ ڈالنے والا ۔

**-ule,** *suf.*: علامت تصغیر ( مثلاً *granule, tustule* ) ۔

**Ulema** ( oo- ), *n.* : علما ؛ اسلامی علوم دین کے فاضل ۔

**-ulent,** *suf. of adjj* : لاحقہ جو اسمائے صفت کے آخر میں آتا ھے ( مثلاً *fraudulent, turbulent* ) ۔

*-ulence* : لاحقہ جو ان اسمائے صفت سے بننے والے اسمائے ذات کے آخر میں آتا ھے ۔

**Uliginose,** *a.* : ( نباتیات ) دلدلی ؛ دلدل میں پیدا ھونے والا ۔

**Ullage** (-ij), *n.* : ( تجارت ) وہ مقدار جو پیپے یا اور کسی برتن کے پورا بھر جانے میں باقی ھو؛ کمی ( بھرنے میں ) ۔

**Ulmin,** *n.* : ( کیمیا ) الدن ؛ وہ سیاہ گوند کا سا مادہ جو *elm* وغیرہ کے درختوں اور کسی چیز پر جمنے والی کائی میں پایاجاتاھے۔

**ulmic,** *a.* : الدینی ؛ المین کا ۔

**ulmous,** *a.* : (۱) المینی ۔ (۲) جس میں المین ھو ۔

**Ulna,** *n.* ( pl. -ae ) : زند اسفل ؛ کلائی کی دو ھڈیوں میں سے نیچے کی ھڈی ۔

**ulnar,** *a.* : زندی ؛ زنداسفل کا ۔

**ulno-**comb. : لفظ *ulna* کی ترکیبی صورت۔

**Ulotrichan,** *a. & n.* **-ous,** *a.* : ( *Ulorsichanous a.* نیز ) صرف مو ؛ اون کے سے بالوں کا خصوصاً اس نسل کا انسان جس کے بال اون کی طرح گھونگھر یالے ھوتے ھیں ۔

**Ulster,** *n.* : السٹر ؛ لمبا ڈھیلا ڈھالا لبادہ ( اور کوٹ ) جس میں پیٹی لگی ھو ۔

*U. custom* : حقیت کاشتکاری کی وہ شکل جو السٹر واقع آئرستان میں رائج ھے ۔

**ulstered,** *a.* : السٹر پہنے ھوئے ۔

**Ulterior,** *a.* : (۱) پرے کا ؛ پرلا ؛ جو کسی چیز کے ماورا ھو ۔ (۲) زیادہ دور کا ؛ بعید ؛ بعد کا ؛ آیندہ کا ؛ درپردہ ؛ تہ میں چھپا ھوا ( *u. views, object, plans* ) ۔

**ulteriorly,** *adv.* : (۱) آگے چل کر ۔ (۲) بعد میں ؛ آخر میں ۔ (۳) درپردہ ۔

*Ultima, a.* : آخری ؛ بعید تر ۔

*u. ratio* : آخری دلیل خصوصاً زبردستی یا تشدد بہ طور آخری دلیل کے ۔

*u. ratio regum* : بادشاھوں کی آخری حجت ؛ فوج کشی ۔

*u. thule* : دیکھو Thule ۔

**Ultimate** (-at) *a.* : (۱) مختتم ؛ آخری ؛ قطعی ۔ (۲) بنیادی؛ اساسی ؛ اصلی ۔

*u. cause* : علت اولی ؛ علت العلل ۔

**ultimately,** *adv.* : (۱) بالآخر ؛ آخرالامر ۔ (۲) قطعی طور پر ؛ بنیادی طور پر ۔

**ultimateness,** *n.* : آخریت ؛ قطعیت ؛ بنیادیت ۔

*Ultimatum, n.* (pl. -tums,-ta) : (۱) الٹی میٹم ؛ آخری تجویز یا شرائط جنھیں فریق ثانی منظور نہ کرے تو دونوں فریقوں میں قطع تعلق ھو جاتا ھے یا جنگ چھڑ جاتی ھے ۔ (۲) آخری نتیجہ ۔ (۳) بنیادی اصول ؛ اصل اصول ۔

**Ultimo,** *adj.* ( usu. abbr.) : ( مختصر شکل *ult* ) (ul) پچھلے مہینے کا ؛ گزشتہ ماہ کا ( *your letter of 28 th ult.* ) ۔

**Ultimogeniture,** *n.* : وراثت فرزند اصغر ؛ وہ اصول وراثت جس کی رو سے سب سے چھوٹا لڑکا وارث ھوتا ھے ۔

**Ultra,** *a. & n.* : انتہا پسند ۔

**Ultra-,**pref : (۱) ( سابقہ ) حد سے زیادہ کے معنی میں ۔ (۲) بہت خفیف مقدار یا بہت چھوٹی چیز کی پیمائش کرنے والا ؛ بہت قوی (آلہ) ۔

*-classical* : حد سے زیادہ کلاسیکی ۔

*-conservative* : حد سے زیادہ قدامت پسند ۔

*u. -micrometer, u. -microscope, u. -microscopic* : ماورائے خردبین ؛ خردبین سے بھی نہ نظر آنے والا ۔

**Ultraist** *n.* : سیاسیات یا مذھب وغیرہ میں انتہا پسندانہ عقائد رکھنے والا ؛ متشدد ؛ انتہا پسند ۔

**ultraism,** *n.* : تشدد (خیالات یا عقائد میں) ؛ انتہا پسندی۔

**Ultramarine,** (-en) *a. & n.* : (۱) ورائے بحری ؛ جو سمندر پار واقع ھو ۔ (۲) نیلا رنگ جو لاجورد معدنی ( *lapis lazuli* ) سے بنتا ھے ۔

*artificial u.* : مصنوعی نیلا رنگ جو کاربونیٹ سوڈا ، گندھک اور رال سے ملا کر بنایا جاتا ھے ۔

*U.ashes* : درد لاجورد ؛ تلچھٹ جو لاجورد معدنی کو نکالنے کے بعد باقی رہ جاتی ھے اور مصور خاکستری رنگ وغیرہ بنانے

میں استعمال کرتے ھیں -

**Ultramontane**, *a.* & *n.* : (۱) ورائے آلپ ؛ کوہ آلپس کے جنوب کا - (۲) اطالوی - (۳) پوپ ( پاپائے روم ) کے دینی اقتدار کے قطعی ھونے کے موافق ؛ اقتدار پاپائی کا ( عقیدہ وغیرہ ) -

**ultramontanism**, *n.* : عقیدہ اقتدار پاپائی -

**ultramontanist**, *n.* : معتقد اقتدار پاپائی -

**Ultramundane**, *a.* : (۱) ماورائے دنیا ؛ ماورائے نظام شمسی - (۲) اُخروی ؛ عالم آخرت کا -

**Ultra-violet**, *a.* : بالائے بنفشئی ( شعاع ) -

*Ultravires*, *adv.* or *pred. a.* : خارج از قدرت؛ خارج ازاختیار -

**Ultromotivity**, *n.* : حرکت ذاتی ؛ خود حرکتی ؛ اپنے آپ حرکت کرنے کی قوت -

**Ululate**, *v. i.* : (۱) بھونکنا ؛ بھیڑئیے کی سی آواز نکالنا - (۲) چیخنا ؛ اُلو کی سی آواز نکالنا -

**ululant**, *a.* : بھونکتا ھوا ؛ چیختا ھوا -

**ululation**, *n.* : (۱) فریاد ؛ چیخ پکار - (۲) فریاد کرنے یا چیخنے کا فعل - (۳) بھیڑئیے یا الو کی آواز - (۴) انسان کی چیخ -

**-um**, : دیکھو - Ium -

**Umbel**, *n.* : ( نباتیات ) چھتر ؛ پھولوں کا گچھا ' جس میں ڈنڈیاں جو تقریباً مساوی طوالت کی ھوتی ھیں ایک ھی مرکز سے نکلی ھوئی چپٹی ' دبی یا ابھری سطح بناتی ھیں -

**umbellal**, *a.* : چھتر کا -

**umbellar**, *a.* : چھتر کا -

**umbellate**, *a.* : چھتر سا ؛ چھترنما -

**umbellet**, *n.* : چھتری -

**umbelliferous**, *a.* : چھتردار -

**umbelliform**, *a.* : چھترنما -

**umbellule**, *n.* : ننھی سی چھتری -

**Umber**, *n.* & *a.* & *v. t.* : (۱) امبر ؛ ایک گہرے بادامی رنگ کی مٹی جو قدرتی رنگ کے طور پر کام آتی ھے- جلانے سے اس کا رنگ سرخ ھو جاتا ھے- (۲) دیکھو *grayling* - (۳) گہرے بادامی رنگ کا ؛ سانولا ؛ سیاھی مائل - (۴) امبر کا رنگ دینا -

*u.-bird* : ( نیز *umbrette* ) بگلے کی قسم کا پرند جو براعظم افریقہ میں ھوتا ھے -

**umbery**, *a.* : امبر کا -

**Umbilical**, ( -ikl ), *a* : (۱) قریب ناف ؛ ناف کا ؛ ناف کی شکل کا - (۲) مرکزی - (۳) دختری؛ خواھری ؛ مادری یا ننھالی ( رشتہ ' سلسلہ ' نسب وغیرہ ) -

*u. ancestor* : ننھالی بزرگ -

*u. cord* : نال (جو دائی بچے کے پیدا ھوتے وقت کاٹ دیتی ھے)-

**Umbilicate**, ( -at ) *a.* : (۱) ناف کی شکل کا ؛ ناف نما - (۲) ناف دار -

**umbilication**, *n.* : ناف کی شکل کا گڑھا -

**Umbilicular**, *a.* : متعلق ناف ؛ نافی -

*. contemplation* : مراقبہ جو ناف پر نظر جماکر ھندوستان کے جوگی کرتے ھیں -

**Umbilicus**, *n.* : (۱) ناف - (۲) ( حشراتیات ؛ حیوانیات ) سرہ؛ نافہ ؛ گھونگھوں وغیرہ میں ناف کی شکل کا گڑھا - (۳) ( نباتیات) ناف تخم ( سیم کی قسم کے بیجوں میں ) - (۴) (ھندسہ ) سطح کا وہ نقطہ جس سے تمام خطوط انحرافی گزرتے ھیں - (۵) ( قدیم روما ) اس لکڑی کے دونوں سروں کا لٹو جس پر مسودہ لپیٹا جاتا تھا -

**umbiliferous**, *a.* : ناف دار -

**umbiliform**, *a.* : ناف شکل ؛ ناف نما -

**Umbo**, *n.* ( pl.-os, -ones ) , : (۱) ڈھال کا ابھرا ھوا حصہ خصوصاً وسط کا ابھرا حصہ ؛ ڈھال کا پھول - (۲) ( نباتیات ' حیوانیات وغیرہ ) گومڑی ؛ گانٹھ -

**umbonate**, *a.* : گومڑی دار ؛ گانٹھ دار -

**umbonic, umbonal**, *aa.* : گومڑی کا ؛ گانٹھ کا -

**Umbra**, *n.* ( pl.-ae ) , : (۱) ظل ؛ سایہ ؛ زمین یا چاند کا سایہ جو گرھن کے وقت پڑتا ھے - (۲) سورج کا مرکزی دھبا یا داغ - (۳) ( قدیم روما ) ناخواندہ مہمان جسے کوئی دوسرا مہمان ساتھ لایا ھو؛ طفیلی-

**umbral**, *a.* : ظلی -

**Umbrage** ( -ij ) , *n.* : (۱) خفگی ؛ آزردگی - (۲) سایہ ؛ وہ چیز جس کا سایہ پڑے -

*to give u.* : آزردہ کرنا ؛ ناراض کرنا -

*to take u.*: آزردہ ھونا ؛ ناراض ھونا ؛ برا ماننا -

**umbrageous**, *a.* : (۱) سایہ دار - (۲) جو سایہ میں ھو- (۳) ( شاذ ) زود رنج ؛ آزردہ ؛ خفا -

**Umbrella**, *n.* : (۱) چھتری ؛ چھاتا - (۲) ( مجازاً ) ایسی تجویز یا سمجھوتا جس سے مختلف سیاسی خیالات کے لوگ متفق ھوسکیں - (۳) جیلی مچھلی ( *jelly-fish* ) وغیرہ کے جسم میں وہ لسلسی ٹکیاں جن کے سکڑنے اور پھیلنے سے وہ تیرتی ھیں - (۴) چھتری کی شکل کے گھونگھے ( نیز *u.-shell* ) -

*u.-bird* : چھتر چڑیا ؛ جنوبی امریکہ کا پرند جس کی کلغی چھتری کی طرح پھیلی ھوتی ھے -

*u.-stand* : چھتری دان ؛ چھتریاں بند کرکے رکھنے کا ڈھانچا جس کے نیچے لگن سی ھوتی ھے تاکہ پانی اس میں گر کر جمع ھو سکے -

*u.-tree* : (۱) چھتر پات ؛ چھوٹی قسم کا منگولیا کا درخت جس کی پتیاں شاخ کے سرے پر چھتری کی طرح ھوتی ھیں - (۲) ( بول چال ) چھتری نما درخت جو چھتری کی وضع کا اگایا گیا ھو -

**umbrellad**, *a.* : (۱) چھتر دار - (۲) چھتری لیے -

**Umbrette**, : دیکھو Umber -

**Umbrian**, *a.* : (۱) امبروی : قدیم یا جدید امبریا ( اطالیہ ) سے متعلق - (۲) قدیم امبریا کا باشندہ ؛ قدیم امبروی زبان -

*U. school* : امبرین سکول ؛ مصوری کا وہ مدرسہ جس سے ریفل و پریگینو کا تعلق تھا -

**Umbriferous**, *a.* : سایہ دار -

*Umiak* ( oomyak ) , *n.* : اسکیمو قوم کی کشتی جسے عورتیں چلاتی ھیں -

**Umlaut** ( oomlowt, oom- ), *n.* & *v.t.* : (۱) جرمن زبانوں میں علامت تبدیل؛ صوت یا امالہ جو حروف علت پر لگاتے ھیں - (۲) علامت امالہ لگانا ؛ امالہ کرنا -

**Umpire**, *n. & v.i. & t.* : (۱) (قانون) ثالث - (۲) امپائر ؛ کرکٹ وغیرہ کھیلوں میں وہ شخص جو فریقین کے باھمی تنازعات کا فیصلہ کرنے کے لیے مامور کیا جاتا ھے - (۳) امپائری کرنا ؛ امپائر کے فرائض انجام دینا -

**umpirage, umpireship**, *nn.* : ثالثی ؛ امپائری -

**Umpteen**, *a.* : (عامیانہ) کئی ؛ بہت سے -

**,un**, pron. : (بول چال) بمعنی one ضمیر شخص یا چیز -

**Un-**, *pref of. vbs w. neg. sense* : سابقہ - اس سے حسب ذیل افعال بنتے ھیں -

**Unanchor**, *v.t. & i.* : لنگر کھولنا ؛ لنگر اٹھانا -

**Unapparel**, *v. t.* : (کسی کے) کپڑے اتارلینا -

**Unarm**, *v. t.* : - ھتیار یا زرہ بکتر چھین لینا یا الگ کر دینا -

**unarmed**, *a.* : نہتا ؛ بے ھتیار -

**Unattire**, *v.t. & i.* : لباس اتار دینا -

**Unbag**, *v. t.* : تھیلی میں سے نکالنا -

**Unbalance**, *v.t.* : - (۱) تہ و بالا کردینا؛ توازن بگاڑ دینا - (۲) (مجازاً) ذھنی توازن میں خلل ڈالنا -

**Unballast**, *v. t.* : (جو) (جہاز یا غبارے سے) پاسنگ یا بوجھ توازن کے لیے رکھا جاتا ھے) پھینکنا -

**Unbank**, *v.t.* : (۱) (آگ کو) اوپر سے راکھ ھٹا کر دھکانا یا بھڑکانا - (۲) (دریا کا) ساحل کو توڑ کر پھیل جانا -

**Unbar**, *v.t.* : (۱) (دروازے کی) آگل یا بیلن ھٹا دینا - (۲) (دروازہ وغیرہ) کھولنا (۳) (مجازاً) ممانعت یا قید اٹھالینا ؛ روک ھٹالینا -

**Unbear**, *v.t.* : وہ تسمہ جس سے لگام زین سے بندھی ھوتی ھے کھولنا یا ڈھیلا کرنا -

**Unbed**, *v. t.* : کیاری سے نکالنا (پودے کو) -

**Unbelt**, *v. t.* : پیٹی کھولنا -

**Unbend**, *v.t. & i.* : (۱) خم نکالنا ؛ سیدھا کرنا؛ سیدھا ھونا- (۲) مخطی بالطبع ھونا ؛ بے تکلف ھوکر بیٹھنا ؛ دماغ یا اعصاب کو آرام دینا ؛ کشادہ پیشانی سے ملنا - (۳) (جہازرانی) بادبان کو بلیوں وغیرہ سے کھولنا ؛ رسا کھولنا؛ رسی کھولنا -

**unbending**, *a.* : نہ جھکنے والا -

**Unbeseem**, *v.t.* : نازیبا ھونا ؛ خلاف شان ھونا -

**Unbias**, *v.t.* : تعصب سے آزاد کرنا ؛ پاسداری یا طرف داری سے بری کرنا -

**Unbind**, *v.t.* : - (۱) رھائی دینا ؛ رھا کرنا - (۲) کھولنا -

**Unbishop**, *v. t.* : اسقف (بشپ) کے عہدہ سے ھٹانا -

**Unbitt**, *v. t.* : - (جہاز رانی) کھمبوں سے کھولنا (رسا ؛ رسی)

**Unblindfold**, *v.t.* : آنکھوں سے پٹی کھولنا -

**Unblock**, *v.i.* : (۱) روک ھٹانا - (۲) (تاش) اپنا بڑا پتا کٹا دینا تاکہ ساتھی کئی رنگ کے پتے مسلسل بنا سکے -

**Unbolt**, *v.t.* : - چٹخنی ھٹانا ؛ چٹخنی ھٹاکر دروازہ کھولنا -

**Unbone**, *v. t.* : - ھڈی نکالنا (گوشت سے) ؛ ھڈیاں الگ کرنا -

**Unbonnet**, *v.i. & t.* :- (۱) ٹوپی اتارنا- (۲) ٹوپی اتار کر سلام کرنا-

**Unboot**, *v. t. & i.* : جوتا اتارنا -

**Unbosom**, *v.i. & t.* : (۱) اپنے دل کا حال کہنا - (۲) بیان کرنا؛ ظاھر کرنا (جذبات ' خیالات وغیرہ) -

**Unbowel**, *v. t.* : زمین کے اندر کی چیز کھودکر نکالنا؛ پوشیدہ چیز کو ظاھر کرنا -

**Unbox**, *v. t.* : صندوق سے نکالنا -

**Unbrace**, *v. t.* : (۱) تسمے کھول دینا ؛ پیٹی کھول دینا - (۲) تناؤ دور کرنا ؛ ڈھیلا کرنا ؛ سکون پہنچانا (اعصاب کو) -

**Unbraid**, *v. t.* : - رسی کے بل کھول دینا ؛ لڑیں الگ کردینا -

**Unbreech**, *v.t.* : توپ کی بریچ کا کھٹکا کھول دینا -

**Unbridle**, *v. t.* : (۱) گھوڑے کی لگام اتارنا یا ھٹانا - (۲) رکاوٹ دور کردینا ؛ کھول دینا (خصوصاً زبان) -

**Unbuckle**, *v. t.* : - بکسوا کھولنا (تسمے ' جوتے وغیرہ کا) -

**Unburden**, *v. t.* : (۱) بوجھ اتارنا - (۲) (کسی کے سامنے اعتراف گناہ وغیرہ سے) دل کا بوجھ اتارنا -

**Unbutton**, *v. t.* : کوٹ وغیرہ کے بٹن کھولنا -

**Uncage**, *v. t.* : پنجرے سے نکالنا -

**Uncap**, *v. t.* : ٹوپی اتارنا -

**Uncart**, *v. t.* : گاڑی میں سے اتارنا -

**Uncase**, *v. t.* : صندوق ' کیس ' خانے میں سے نکالنا -

**Unchain** *v. t.* : (۱) زنجیر کھول دینا - (۲) (زنجیر کھول کر) آزاد کردینا -

**Unchristianize** *v. t.* : ترک عیسائیت کرانا -

**Unchurch**, *v. t.* : کلیسا کی رکنیت سے خارج کرنا -

**Unclasp**, *v. t.* : بکسوا ڈھیلا کرنا ؛ بند ڈھیلا کرنا -

**Unclench, Unclinch**, *v. t. & i.* : بھنچی ھوئی چیز مثلاً مٹھی یا دانتی کھولنا -

**Uncloak**, *v. t.* : لبادہ یا غرغل اتارنا -

**Unclog**, *v. t.* : رکاوٹ کو دور کرنا -

**Uncloister**, *v. t.* : خانقاہ سے خارج کرنا -

**Unclose**, *v. t. & i.* : کھولنا -

**Unclothe**, *v. t.* : لباس اتارنا -

**Uncock**, *v. t.* : بندوق کا چڑھا ھوا گھوڑا اس طرح گرانا کہ بندوق نہ چھوٹنے پائے -

**Uncoil**, *v. t. & i.* : -لچھے وغیرہ کے چکر کھولنا؛کنڈلی کھولنا-

**Uncoop**, *v. t.* : - جھوے میں سے نکالنا ؛ ٹوکری میں سے نکالنا -

**Uncord**, *v. t.* : رسی کھولنا -

**Uncork**, *v. t.* : (۱) بوتل کا کاگ کھولنا - (۲) (بول چال) (جذبات وغیرہ) ظاھر کرنا -

**Uncouple**, *v. t.* :- (۱) کتے کو تسمے یا ڈوری سے کھول دینا (۲) ریل کے ڈبوں کو الگ کرنا -

**Uncover**, *v. t. & i.* : (۱)سرپوش اٹھانا؛ کھولنا- (۲)ظاھر کرنا- (۳) ٹوپی سر سے اتارنا- (۴) (فوج) (اگلی صف کا) دائیں یا بائیں طرف گھومنا اور پچھلی صف کا گولہ باری کی زد پر آنا -

**Uncowl**, *v. t.* : جبہ یا کلاہ اتارنا ؛ راھبوں کے حلقے سے خارج کرنا ؛ راھب کا درجہ چھین لینا -

**Uncreate**, *v. t.* : معدوم کرنا ؛ مٹانا -

**Uncross**, *v. t.* : ایک دوسرے پر ترچھی رکھی ھوئی چیز (ھاتھ' پیر' میز کے کانٹوں وغیرہ کو) سیدھا کرنا -

**Uncrown**, *v.t.* : - (بادشاہ کو) معزول کر دینا ؛ تخت سے اتار دینا -

**Uncurb**, *v. t.* : گھوڑے کا دھانہ اتارنا -

**Uncurl**, *v. t.* : خم نکالنا یا نکلنا -

**Undeceive**, *v. t.* : اصل حقیقت بتانا ؛ دھوکا دور کرنا -

**undeceived**, *a.* : جسے اصل حقیقت معلوم ہوگئی ہو؛ جس کا دھوکا دور ہوگیا ہو -

**Undeify**, *v. t.* : دیوتا کا منصب چھین لینا؛ دیوتا کے حقوق سے محروم کردینا -

**Undo**, *v. t.* : (۱) کئے ہوئے کو بن کیا کرنا ؛ مٹانا ؛ کالعدم کرنا - (۲) کھولنا ؛ بٹن کھولنا ؛ بند کھولنا - (۳) برباد کرنا؛ تباہ کرنا ؛ بگاڑنا -

**undoer**, ... : برباد کرنے والا -

**undoing**, *n.* : بربادی؛ تباہی -

**undone**, *a.* : برباد ؛ تباہ -

**Undock**, *v. t.* : ( جہاز کو ) گودی سے باہر کرنا -

**Undomesticate**, *v. t.* : (۱) اہلی جانوروں کو وحشی بنانا - (۲) انسانوں کو گھریلو زندگی سے بیگانہ کردینا -

**Undrape** *v. t.* : (۱) پردے ہٹانا؛ کپڑے اتارنا - (۲) کھولنا -

**Undress**, *v. t., & i.* : (۱) ننگا کرنا؛ کپڑے اتارنا- (۲) (اپنے) کپڑے اتار دینا -

**undressed**, *a.* : (۱) ننگا - (۲) شب خوابی کے لباس میں -

**Unduke**, *v. t.* : ڈیوک کا خطاب یا منصب چھین لینا -

**Unearth**, *v. t.* : (۱) (لومڑی کو) بھٹ میں سے نکالنا - (۲) کھود کر نکالنا - (۳) (مجازاً) پتہ لگانا ( سازش وغیرہ کا ) -

**Unedge**, *v. t.* : دھار ( چاقو چھری وغیرہ کی ) مٹانا یا کند کرنا -

**Unegoize**, *v. t.* : خود پسندی کو مٹانا -

**Unentangle**, *v. t.* : (۱) سلجھانا - (۲) گتھی سلجھانا ؛ معاملہ صاف کر دینا -

**Unequalize**, *v. t.* : غیر مساوی کرنا؛ مساوات مٹانا -

**Unface**, *v. t.* : کھولنا ؛ ظاہر کرنا -

**Unfasten**, *v. t.* : کھولنا (بند، تسمہ وغیرہ) -

**unfastened**, *a.* : کھلا ہوا -

**Unfeather**, *v. t.* : پر نوچ لینا -

**Unfence**, *v. t.* : احاطہ یا باڑھ ہٹا دینا -

**Unfetter**, *v. t.* : (۱) بیڑیاں اتارنا- (۲) رکاوٹیں یا پابندیاں دور کرنا ؛ آزاد کرنا -

**unfettered**, *a.* : (۱) جس کے پیروں میں بیڑیاں نہ ہوں- (۲) آزاد خیال ؛ آزاد -

**Unfeudalize**, *v. t.* : جاگیرداری نظام سے نکالنا (ملک وغیرہ کو)-

**Unfile**, *v. t.* : مثل میں سے کاغذ نکالنا -

**Unfit**, *v. t. & a.* : (۱) ناکارہ کر دینا ؛ ناقابل کر دینا - (۲) ناقابل -

**Unfix**, *v. t.* : (۱) کھولنا؛ اکھاڑنا ؛ ڈھیلا کرنا - (۲) نکالنا؛ اٹھانا (سنگین وغیرہ) -

**unfixed**, *a.* : اکھڑا ہوا؛ ڈھیلا؛ کھلا ہوا -

**Unflesh**, *v. t.* : گوشت الگ کر دینا -

**Unflower**, *v. t.* : پھول ( درخت کے ) توڑ ڈالنا ؛ پھولوں سے خالی کر دینا -

**Unfold**, *v. t.* : (بھیڑ بکریوں کو) باڑے سے چھوڑنا یا باہر نکالنا -

**Unhive**, *v. t.* : چھتے میں سے باہر کر دینا -

**Unfold**, *v. t., & i.* : (۱) تہیں کھولنا ؛ پھیلانا - (۲) (مجازاً) ظاہر کرنا ؛ بیان کرنا - (۳) کھلنا ؛ پھیلنا -

**Unform** *v. t.* : مٹادینا -

**Unframe**, *v. t.* : فریم الگ کر دینا؛ فریم میں سے نکال لینا -

**Unfrock**, *v. t.* : (۱) لبادہ اتاردینا ؛ فراک اتارنا - (۲) پادری کا منصب چھین لینا -

**Unfurl**, *v. t., & i.* : ( لپٹی ہوئی چیز بادبان وغیرہ ) کھولنا ؛ کھلنا -

**Ungear**, *v. t.* : (۱) چرخیاں، گیر وغیرہ نکال دینا- (۲) کل بگاڑ دینا ؛ بیکار کردینا (مشین) -

**Ungild**, *v. t.* : ملمع اتارنا -

**Ungird**, *v. t.* : (۱) پٹکا الگ کرنا ؛ پیٹی نکال لینا- (۲) پیٹی کھولنا؛ کمر کھولنا -

**Ungirdle**, *v. t.* : پیٹی کھولنا ؛ کمر کھولنا -

**Unglaze**, *v. t.* : روغن دور کردینا -

**Unglove**, *v. t. & i.* : دستانہ اتار دینا -

**Ungown**, *v. t.* : گون اتار دینا -

**Ungum**, *v. t.* : چپکی ہوئی چیز کو کھولنا -

**Unhair**, *v. t.* : بال نکال دینا -

**Unhallow**, *v. t.* : ناپاک یا پلید کرنا ؛ بے حرمتی کرنا -

**Unhand**, *v. t.* : ہاتھ سے چھوڑ دینا -

**Unhang**, *v. t.* : لٹکی ہوئی چیزوں کو اتار لینا ؛ پردے وغیرہ اتار لینا -

**Unharness**, *v. t.* : گھوڑے پر سے ساز اتار لینا؛ گھوڑا گاڑی میں سے کھول دینا -

**Unhasp**, *v. t.* : کڑا یا زنجیر وغیرہ کھولنا -

**Unhat**, *v. t.* : ٹوپی اتارلینا -

**Unhelm**, *v. t.* : خود اتار لینا ( اپنا یا دوسرے کا ) -

**Unhinge**, *v. t.* : (۱) دروازے کو چول میں سے نکالنا - (۲) دماغ میں خلل پیدا کرنا ؛ دماغ خراب کرنا -

**unhinged**, *a.* : مختل؛ خراب -

**Unhitch**, *v. t.* : رکاوٹ دور کرنا -

**Unhook**, *v. t.* : (۱) کانٹے، کھونٹی وغیرہ سے اتارنا؛ الگ کرنا - (۲) لباس کے ہک کھولنا -

**Unhoop** *v. t.* : حلقہ الگ کرنا -

**Unhorse**. *v. t.* : گھوڑے سے اتار دینا ؛ پٹک دینا ، گرا دینا -

**Unhouse**, *v. t.* : بے گھر کرنا؛ خانماں برباد کرنا -

**Unhumanize**, *v. t.* : انسانیت سے خارج کرنا -

**Unhusk**, *v. t.* : چھلکا یا بھوسا الگ کرنا -

**Unjoin**, *v. t.* : علیحدہ کرنا؛ توڑنا -

**Unjoint**, *v. t.* : جوڑ الگ کرنا ( مچھلی کھیلنے کی بنسی وغیرہ کے ) -

**Unking**, *v. t.* : منصب شاہی سے معزول کرنا -

**Unkink**, *v. t. & i.* : بل نکالنا ؛ خم سیدھا کرنا -

**Unknit**, *v. t.* : بناوٹ کھولنا ؛ ادھیڑنا -

**Unknot**, *v. t.* : گرہ کھولنا -

**Unlace**, *v. t.* : ( جوتا وغیرہ ) بند یا فیتے کھولنا -

**Unlade**, *v. t.* : بوجھ اتارنا ؛ مال اتارنا -

**Unlash**, *v. t.* : ڈوریاں کھولنا -

**Unlatch**, *v. t.* : دروازے کی چھڑکی کھولنا ؛ لٹو گھما کر دروازہ کھولنا -

**Unlay**, *v. t.* : (رسی کے) بل کھولنا ؛ لڑیں کھولنا (جہاز رانی) -

**Unlead**, *v. t.* : (طباعت) کمپوز کئے ہوئے ٹائپ کے بیچ سے سیسے کی پٹیاں نکال دینا -

**Unlearn**, *v. t.* : (۱) بھلا دینا ؛ دل سے نکال دینا - (۲) چھوڑ دینا ؛ ترک کردینا -

**Unleash**, *v. t.* : کتے کی رسی یا تسمہ یا زنجیر کھولنا -

**Unlimber**, *v.t. & adv.* : کاٹ کباڑ ہٹا دینا -

**Unline**, *v. t.* : استر نکال دینا ( آستین کے ) -

**Unlink**, *v. t.* : (۱) کڑی کھولنا ؛ بٹن کھولنا - (۲) الگ کرنا ؛ سلسلہ توڑنا -

**Unload**, *v. t.* : (۱) بار ہلکا کردینا ، خالی کردینا ؛ (جہازیا گاڑی پر سے) مال اتارنا - (۲) بندوق خالی کرنا ؛ گولی چھرے وغیرہ نکالنا - (۳) (صرافے کی اصطلاح) (تمسکات یا حصے کو) بیچ ڈالنا -

**Unlock**, *v. t.* : (۱) قفل کھولنا - (۲) (مجازاً) (دل کی بات) کہہ دینا ؛ (راز) کھول دینا -

**Unlodge**, *v. t.* : ہٹا دینا ؛ نکال دینا -

**Unloose**, *v. t.* : (۱) ڈھیلا کرنا - (۲) آزاد کرنا ؛ رہا کرنا - (۳) کھولنا ؛ چھوڑنا -

**Unlord**, *v. t.* : زمرۂ امرا سے خارج کرنا ؛ لارڈ کا خطاب یا منصب چھین لینا -

**Unmake**, *v. t. & i.* : (۱) برباد کرنا - (۲) کئے کو مٹانا ؛ منسوخ کرنا ؛ کالعدم کرنا -

**Unman**, *v. t.* : (۱) قلعے جہاز وغیرہ میں سے آدمیوں کو نکال لینا یا ہٹا دینا - (۲) صفات مردانگی سے محروم کر دینا ؛ ہمت توڑ دینا ؛ کمزور کر دینا -

**Unmantle**, *v. t.* : (۱) لبادہ یا چغہ اتار لینا - (۲) گیس لیمپ کی جالی ٹوپی ( مینٹل ) الگ کر دینا -

**Unmask**, *v. t. & i.* : (۱) نقاب اتارنا - (۲) قلعی کھولنا ؛ اصلیت ظاہر کرنا - (۳) قلعی کھلنا ؛ اصلیت ظاہر ہونا -

**Unmew**, *v. t.* : ( شعر ؛ خطابت ) رہا کرنا ؛ چھوڑنا -

**Unmonk**, *v. t.* : راہبوں کے زمرے سے خارج کرنا -

**Unmoor**, *v. t.* : (۱) (کشتی کی) زنجیریں کھولنا (جن سے وہ ساحل کے مستقل لنگر سے بندھی ہوتی ہے) - (۲) (مجازاً) وارستہ کردینا ؛ الگ کردینا - (۳) (کئی میں سے) ایک لنگر اٹھانا -

**Unmortise**, *v. t.* : چول سے نکالنا -

**Unmould**, *v. t.* : شکل بدلنا یا ڈھانچا بدلنا -

**Unmuffle**, *v. t. & i.* : مفلر ، گلو بند وغیرہ اتار دینا ؛ لپٹا ہوا کپڑا یا غلاف ہٹا دینا -

**Unmuzzle**, *v. t.* : (۱) (کتے وغیرہ کا) منہ کا چھینکا ہٹا دینا - (۲) (مجازاً) خاموشی کی قید اٹھا دینا ؛ تقریری آزادی دینا -

**Unnail**, *v. t.* : کیلیں نکالنا ؛ کیلیں نکال کر کھولنا -

**Unnaturalize**, *v. t.* : غیر فطری بنا دینا ؛ فطری حالت سے دور کردینا -

**Unnerve**, *v. t.* : کس بل نکال دینا ؛ چھکے چھڑا دینا ؛ اوسان کھو دینا ؛ ہمت پست کردینا -

**unnerved**, *a.* : بے اوسان ؛ حواس باختہ ؛ ہمت باختہ ؛ پست -

**Unnest**, *v. t.* : گھونسلے سے نکالنا -

**Unpack**, *v. t.* : (۱) (صندوق وغیرہ) کھول کر سامان نکالنا - (۲) نکالنا ( صندوق وغیرہ سے ) -

**Unpeg**, *v. t.* : میخیں یا کیلیں نکالنا ؛ کیلیں نکال کر کھولنا -

**Unpen**, *v. t.* : جانوروں کو باڑے میں سے رہا کرنا -

**Unpeople**, *v. t.* : اجاڑنا ؛ ویران کرنا ؛ آبادی سے خالی کرنا ( بستیوں کو ) -

**Unperch**, *v. t.* : پرندوں کو اڈے سے اتارنا -

**Unpick**, *v. t.* : ( سلائی یا نوکدار چیز سے) ٹانکے کھولنا ؛ ادھیڑنا ( کپڑا ) -

**Unpin**, *v.t.* : (۱) پن نکال دینا - (۲) الگ کر دینا ( ایک چیز کو دوسری سے ) -

**Unplait**, *v. t.* : پٹیاں کھولنا ( بالوں کی ) -

**Unplug**, *v. t.* : ڈاٹ کھولنا -

**Unplume**, *v. t.* : پر یا کلغی سے محروم کر دینا -

**Unprop**, *v. t.* : ٹیکن یا سہارا ہٹا دینا -

**Unpope**, *v. t.* : پوپ کے رتبہ سے معزول کرنا -

**Unravel**, *v. t.* : (۱) تار یا دھاگے الگ کرنا ؛ سلجھانا - (۲) اسرار کو حل کرنا ؛ عقدہ کھولنا -

**Unpreach**, *v. t.* : کسی چیز کی تلقین کرنے کے بعد اس کی تردید کرنا -

**Unprelate**, *v. t.* : کلیسا کے اعلیٰ عہدے سے برطرف کرنا ؛ بطریق اسقف وغیرہ کے عہدے سے معزول کرنا -

**Unpriest**, *v. t.* : پادری کے عہدے سے برطرف کرنا ؛ پادریوں کے زمرے سے خارج کرنا -

**Unprince**, *v. t.* : فرمانروائی سے معزول کرنا ؛ شہزادگی کا رتبہ چھین لینا -

**Unqueen**, *v. t.* : ملکہ کے مرتبے سے محروم کرنا -

**Unreel**, *v. t. & i.* : ریل یا پیچک سے تاگا کھولنا یا کھل جانا -

**Unreeve**, *v. t.* : (بحری) رسی کا سرا حلقے میں سے نکال دینا -

**Unrein**, *v. t.* : (۱) لگام ڈھیلی چھوڑ دینا - (۲) (مجازاً) ضبط کی زنجیر کھول دینا ؛ چھوڑ دینا ؛ آزاد کردینا -

**Unriddle**, *v. t.* : معمہ حل کرنا ؛ بھید کھولنا -

**Unrig**, *v. t.* : (بحری) جہاز کا بادبان مستول وغیرہ الگ کردینا -

**Unring**, *v. t.* : انگشتری یا چھلا اتار لینا ؛ چرھارے کا چھلا لوٹا لینا -

**Unrivet**, *v. t.* : کیل یا پیچ نکالنا -

**Unrobe**, *v. t. & i.* : (۱) لباس سے محروم کرنا ، ننگا کرنا - (۲) کپڑے اتارنا ( اپنے ) -

**Unroof**, *v. t.* : چھت اتارنا -

**Unroll**, *v. t. & i.* : (۱) لپٹی ہوئی چیز کا کھولنا یا کھلنا - (۲) دکھانا ؛ نظر آنا -

**Unromanize**, *v. t.* : (۱) رومی تہذیب کے اثر سے آزاد کرنا -

(۲) کیتھولک مذہب کا اثر دور کرنا -

**Unroost**, *v. t.* : (مرغیوں کو) تربے سے نکالنا -

**Unroot**, *v. t.* : جڑ سے اکھاڑنا -

**Unrumple**, *v. t.* : جھری مٹانا ؛ شکن دور کرنا -

**Unsaddle**, *v. t.* : گھوڑے پر سے زین اتارنا -

**Unsay**, *v. t.* : کہے کو ان‌کہا کرنا ؛ بیان یا الفاظ واپس لینا -

**unsaid**, *a.* : بن کہا ؛ نا گفتہ -

**Unscale**, *v. t.* : کھپرے اتارنا یا الگ کرنا (مچھلی وغیرہ کے) -

**Unscrew**, *v. t.* : (۱) پیچ ڈھیلے کرنا - (۲) پیچ ڈھیلے کر کے یا نکال کر کھولنا -

**Unseal**, *v. t.* : مہر توڑنا ؛ کھولنا (خط وغیرہ) -

**Unseam**, *v. t.* : ٹانکے کھولنا ؛ اُدھیڑنا -

**Unseat**, *v. t.* : (۱) جگہ سے ہٹانا - (۲) گھوڑے کی پشت سے گرانا - (۳) (پارلیمنٹ وغیرہ کے ممبر کو) ممبری سے الگ کرنا -

**unseated**, *a.* : (۱) جگہ سے ہٹایا ہوا - (۲) بے‌نشست؛ جسے جگہ نہ ملی ہو - (۳) ممبری سے ہٹایا ہوا -

**Unself**, *v. t.* : خودی مٹانا -

**Unset**, *v. t.* : جمی ہوئی چیز کو (مثلاً انگوٹھی کے نگ کو) اکھاڑنا -

**Unsettle**, *v. t.* : (۱) ترتیب بگاڑنا ؛ گڑبڑ کرنا ؛ درہم برہم کرنا - (۲) (طبیعت کو) منتشر کرنا ، پریشان کرنا ؛ سکون میں خلل ڈالنا - (۳) (دماغ کو) مختل کر دینا ؛ خراب کردینا ؛ خلل پیدا کردینا -

**unsettled**, *a.* : (۱) مختل ؛ بگڑا ہوا - (۲) غیر معین؛ جس کا کچھ ٹھیک نہ ہو - (۳) غیر اداشدہ (قرضہ وغیرہ) ؛ جو چکایا نہ گیا ہو - (۴) غیر نامزدشدہ ؛ غیر تقسیم شدہ -

**Unsex**, *v. t.* : جنسیت دور کرنا ؛ خصوصاً عورت کو عورتوں کی صفات سے محروم کرنا -

**Unshackle**, *v. t.* : (۱) بیڑیاں اتارنا - (۲) آزاد کرنا -

**Unsheathe**, *v. t.* : نیام میں سے کھینچنا (تلوار) -

**Unshell**, *v. t.* : (۱) توپ سے گولا نکالنا - (۲) چھلکا الگ کرنا -

**Unship**, *v. t.* : (۱) جہاز پر سے سامان اتارنا ؛ مسافروں کو اتارنا - (۲) جہاز کا مستول وغیرہ اپنی جگہ سے ہٹانا -

**unshipped**, *a.* : (۱) جہاز سے اتارا ہوا - (۲) جگہہ سے ہٹایا ہوا -

**Unshoe**, *v. t.* : (۱) جوتا اتارنا - (۲) گھوڑے کے نعل اکھاڑنا -

**Unshot**, *v. t.* : بندوق میں سے چھرے نکالنا -

**Unshutter**, *v. t.* : جھلملیاں کھولنا یا نکال دینا (دروازے سے) -

**Unsinew**, *v. t.* : بے زور یا بے طاقت کرنا -

**Unsister**, *v. t.* : بہن سے محروم کر دینا یا الگ کردینا -

**Unsling**, *v. t.* : (بحری) صندوق وغیرہ کو ان رسیوں یا زنجیروں سے الگ کرنا جن سے وہ لٹکائے گئے ہوں -

**Unsnare**, *v. t.* : پھندا کھول دینا -

**Unsolder**, *v. t.* : (برتن کا) ٹانکا کھولنا ، جوڑ کھولنا -

**Unspar**, *v. t.* : بلی یا لٹھا نکال دینا ، الگ کر دینا -

**Unspeak**, *v. t.* : کہے کو ان کہا کرنا ؛ الفاظ واپس لینا -

**Unspell**, *v. t.* : جادو کا اثر زائل کرنا ؛ منتر کے اثر سے آزاد کرنا -

**Unsphere**, *v. t.* : کرے میں سے ہٹانا یا نکالنا -

**Unstarch**, *v. t.* : کلپ دور کرنا -

**Unsquire**, *v. t.* : اسکوایر (بڑے زمیندار، چودھری) کے مرتبے سے محروم کرنا -

**Unsteel**, *v. t.* : (کسی شخص کو) نرم کرنا ؛ دھیما کرنا ؛ (ارادے کو) کمزور کرنا -

**Unstep**, *v. t.* : (بحری) (مستول کو) خانے سے نکالنا -

**Unstick**, *v. t.* : چپکی ہوئی چیز کو الگ کرنا ؛ چھڑانا -

*come unstuck* : (عامیانہ) ناکام ہونا -

**Unstitch**, *v. t.* : ٹانکے ادھیڑنا -

**Unstock**, *v. t.* : (۱) ذخیرے سے محروم کرنا - (۲) بندوق کا کندہ نکال دینا -

**Unstop**, *v. t.* : (۱) رکاوٹ دور کرنا - (۲) شیشے کا کاگ کھولنا ؛ ڈاٹ کھولنا -

**Unstopper**, *v. t.* : بوتل کا کاگ کھولنا ؛ ڈاٹ کھولنا -

**Unstrap**, *v. t.* : تسمے کھولنا -

**Unstring**, *v. t.* : (۱) باجے کے تار ڈھیلے کرنا یا نکال دینا - (۲) موتی وغیرہ لڑی میں سے نکالنا - (۳) (اعصاب کو) کمزور کرنا؛ ڈھیلا کرنا -

**unstrung**, *a.* : کمزور ؛ ڈھیلے (اعصاب) -

**Unswaddle**, *v. t.* : (۱) پٹیاں کھولنا - (۲) اوڑھے لپیٹے ہوئے کپڑے الگ کرنا -

**Unswathe**, *v. t.* : (۱) پٹیاں کھولنا - (۲) اوڑھے لپیٹے ہوئے کپڑے الگ کرنا -

**Unswear**, *v. t.* : جو بات قسم کھا کر کہی ہو اس کی تردید کرنا یا واپس لینا -

**Untack**, *v. t.* : کھولنا ؛ الگ کرنا (چپٹی کیلوں سے جڑی یا رسوں سے بندھی چیز کو) -

**Untangle**, *v. t.* : سلجھانا -

**Unteach**, *v. t.* : سکھایا ہوا بھلانا -

**Untemper**, *v. t.* : لوہے یا کسی اور دھات کی لچک دور کرنا -

**Untent**, *v. t.* : خیمے سے باہر نکالنا -

**Untether**, *v. t.* : (بکری وغیرہ کی) رسی کھول دینا -

**Unthink**, *v. t.* : (کسی چیز کا) خیال دل سے نکال دینا -

**Unthread**, *v. t.* : تاگا (سوئی میں سے) نکال لینا ؛ (بھول بھلیاں میں سے) نکالنا ؛ رستہ پالینا -

**Unthrone**, *v. t.* : تخت سے اتارنا -

**Untie**, *v. t.* : (۱) بند گرہ یا لچھا کھولنا؛ ستلی وغیرہ کھولنا - (۲) مشکیں کھولنا ؛ رسی سے بندھے ہوئے آدمی کو کھولنا -

**untied**, *a.* : (۱) بن بندھا - (۲) جو کھولا گیا ہو -

**Untile**, *v. t.* : کھپریل اتارنا ؛ ٹائل نکالنا -

**Untin**, *v. t.* : (۱) قلعی دور کرنا - (۲) ٹین کے ڈبوں میں سے نکالنا (کوئی چیز) -

**Untomb**, *v. t.* : قبر میں سے نکالنا -

**Untooth**, *v. t.* : دانت نکال لینا -

**Untruss**, *v. t.* : کھولنا ؛ الگ کرنا (پیٹی ، بند ہن وغیرہ) -

**Untuck**, *v. t.* : کپڑے کی تہیں کھولنا ؛ سمٹی ہوئی یا لپٹی ہوئی چیز کو کھولنا -

**Untune**, *v. t.* : (۱) بے سرا کرنا - (۲) (مجازاً) بے کیف کرنا -

**Unturf**, *v. t.* : دوب تختے الگ کرنا ' اکھاڑنا ( زمین سے ) -

**Untwine**, *v. t.* : بل کھولنا یا کھلنا -

**Untwist**, *v. t.* & *i.* : (۱) بٹ کھولنا ؛ بل کھولنا یا کھلنا - (۲) سلجھانا ؛ حل کرنا (عقدہ) ؛ کھولنا -

**Unvicar**, *v. t.* : وکر (حلقے کے پادری) کی خدمت سے برطرف کرنا -

**Unveil**, *v. t.* & *i.* : (۱) نقاب اٹھانا - (۲) ڈھکی چیز پر کی پوشش ھٹانا ؛ بے نقاب کرنا ( مثلاً مجسمہ وغیرہ ) - (۳) چھپی ھوئی بات ظاھر کرنا ؛ کھولنا -

**Unvote**, *v. t.* : کسی تجویز کے موافق رائے دینے کے بعد واپس لینا -

**Unwarp**, *v. t.* : سیدھا کرنا ؛ درست کرنا -

**Unweave**, *v. t.* : بناوٹ کھولنا یا ادھیڑنا ( کپڑے کی ) -

**Unwill**, *v. t.* : جس بات کی وصیت کی ھے اس کی تردید کرنا ؛ وصیت منسوخ کرنا -

**Unwind**, *v. t.* & *i.* : لپٹی ھوئی چیز کا کھولنا یا کھلنا -

**unwound**, *a.* : کھلا ھوا -

**Unwork**, *v. t.* : کئے کو مٹانا ؛ بنائے ھوئے کام کو بگاڑ ڈالنا -

**Unwrap**, *v. t.* : (۱) تہیں کھولنا - (۲) لپٹی ھوئی چیز کو کھولنا -

**Unwrinkle**, *v. t.* : شکن دور کرنا -

**Unyoke**, *v. t.* & *i.* : (۱) جوا اتار دینا ؛ آزاد کر دینا - (۲) کام بند کر دینا -

**Un-*pref*** : سابقہ اس سے حسب ذیل صفات بنتے ھیں -

***Unabashed*** : (۱) بے شرم ؛ بے حجاب - (۲) بے باک ؛ بے ھراس -

***Unabated*** : (۱) بے تخفیف ؛ جس میں کمی نہ ھوئی ھو - (۲) یکساں شدت کا -

***Unabbreviated*** : غیر مخفف -

***Unabetted*** : بلا اعانت -

***Unabiding*** : ناپائدار -

***Unable*** : ( کوئی کام کرنے کے ) نا قابل ؛ معذور ؛ قاصر -

***Unabridged*** : غیر مختصر ؛ بے اختصار -

***Unabsorbable*** : نا قابل جذب -

***Unabsorbed*** : غیر جذب شدہ -

***Unabsorbing*** : غیر دلچسپ -

***Unabsorbent*** : غیر جاذب -

***Unaccented*** : بے تاکید ؛ خصوصاً لفظ کا ٹکڑا جس پر جھٹکا نہ ھو -

***Unaccentuated*** : (۱) بے تاکید ؛ بے علامت تاکید - (۲) جس پر زور نہ دیا گیا ھو -

***Unaccebtable*** : نا قابل قبول -

***Unaccommodating*** : بے مروت ؛ غیر آشتی پسند ؛ سخت -

***Unaccompanied*** : (۱) اکیلا ؛ تنہا - (۲) ( موسیقی ) بے سنگت ؛ بے ساز -

***Unaccomplished*** : (۱) نا تمام ؛ نامکمل - (۲) غیر واقع ؛ غیر حاصل ؛ جو حاصل نہ ھوا ھو - (۳) بے کمال ؛ بے ھنر -

***Unaccordant*** : ( نغمہ یا سر ) بے میل ؛ بے آھنگ -

***Unaccountable*** : (۱) غیر جواب دہ - (۲) ناقابل توجیہہ ؛ عجیب -

***unaccountability***, *n.* : ناقابل توجیہہ ھونا ؛ عجیب ھونا -

***unaccountableness***, *n.* : نا قابل توجیہہ ھونا ؛ عجیب ھونا -

***unaccountably***, *adv.* : نہ جانے کس وجہ سے ؛ ناقابل توجیہہ طریقہ سے ؛ عجیب طور سے -

***Unaccoutred*** : جس کے پاس فوجی لوازمہ نہ ھو ؛ بے ساز وسامان -

***Unaccredited*** : (۱) غیر معتبر ؛ غیر نامور - (۲) غیر مسلمہ ؛ غیر مصدقہ -

***Unaccused*** : غیر ملزم -

***Unaccustomed*** : (۱) عادت نہ رکھنے والا ؛ غیر عادی - (۲) غیر معمولی ؛ خلاف معمول -

***Unachievable*** : نا قابل حصول -

***Unachieved*** : غیر حاصل ؛ جو حاصل نہ ھوا ھو -

***Unacknowledged*** : (۱) بے رسید ؛ جس کی رسید نہ ملے - (۲) بے جواب ؛ جس کا جواب نہ ملے - (۳) غیر تسلیم شدہ ؛ غیر مصدقہ - (۴) غیر اعتراف شدہ ؛ جس کا اعتراف نہ ھوا ھو -

***Unacquainted*** : نا واقف -

***Unacquirable*** : نا قابل حصول -

***Unacquired*** : غیر حاصل شدہ -

***Unacted*** : (۱) ناکردہ ؛ جو کیا نہ گیا ھو - (۲) ( تماشا ) جو استیج پر نہ دکھایا گیا ھو -

***Unadaptable*** : ناقابل مطابقت ؛ ناقابل تطبیق -

***Unadapted*** : (۱) غیر مطابق ؛ غیر تطبیق شدہ - (۲) ناموزوں ( کسی خاص مقصد کے لیے ) -

***Unaddicted*** : غیر عادی -

***Unaddressed*** : (۱) غیر مخاطب ؛ جس سے خطاب نہ ھو - (۲) بے پتے کا ( خط وغیرہ ) -

***Unadjudged*** : (۱) غیر فیصل شدہ - (۲) غیر عطا شدہ -

***Unadjusted*** : (۱) غیر تصفیہ شدہ - (۲) غیر منظم ؛ غیر مربوط -

***Unadministered*** : (۱) بے انتظام - (۲) بے استعمال -

***Unadmired*** : (۱) ناپسندیدہ - (۲) تعریف سے محروم

***Unadmonished*** : بے تنبیہہ ؛ جسے سرزنش نہ ھوئی ھو -

***Unadopted*** : (۱) بے اختیار کیا ھوا - (۲) ( نئی سڑکیں ) جنھیں میونسپلٹی یا ڈسٹرکٹ بورڈ وغیرہ نے اپنے انتظام میں نہ لیا ھو -

***Unadorned*** : غیر آراستہ ؛ بے آرائش ؛ سادہ -

***Unadulterated*** : بے آمیزش ؛ خالص -

***Unadventurous*** : (۱) غیر مہم جو ؛ من چلے پن سے خالی - (۲) بے مہم ؛ اھم یا دلچسپ واقعات سے خالی -

***Unadvisable*** : نامناسب ؛ غیر معقول ؛ خلاف مصلحت -

***Unadvisability*** : غیر معقولیت ' نامناسب یا خلاف مصلحت ھونا -

***Unadvised*** : (۱) مشورے سے محروم - (۲) ناعاقبت اندیشانہ ؛ بے جا جرأت کا -

***Unadvisedly*** : (۱) بغیر معقول مشورے کے - (۲) بے سوچے سمجھے - (۳) ناعاقبت اندیشی سے ؛ بے جا جرأت سے -

***Unaffable*** : کج خلق ؛ بے مروت -

***Unaffected*** : (۱) بے تصنع ؛ بے ساختہ ؛ سیدھا سادہ - (۲) سچا ؛ پر خلوص ؛ بے بناوٹ - (۳) جوں کا توں ؛ غیر متغیر - (۴) غیر متاثر -

***unaffectedly***, *adv.* : بلا تصنع ؛ بے بناوٹ کے ؛ سادگی

بے ؛ خلوص سے -

*unaffectedness, n.* : بے ساختہ پن ؛ بے تکلفی ؛ بے بناوٹ ہونا ؛ سادگی ؛ خلوص -

**Unaffiliated** : غیر ملحق -

**Unafflicted** : مصیبت سے محفوظ -

**Unaggressive** : (۱) غیر جنگ جویانہ ؛ غیر جارحانہ ؛ صلح پسندانہ - (۲) بدتمیزی سے خالی؛ معقولیت کا -

**Unaided** : (۱) مدد سے محروم؛ بے مدد گار - (۲) بلا امداد غیرے؛ بغیر کسی کی مدد کے -

**Unalarmed** : (۱) غیر خائف ؛ غیر خوف زدہ - (۲) خطرے کے احساس سے خالی ؛ نچنت -

**Unalleviated** : بے تخفیف ؛ بے تسکین -

**Unallotted** : (۱) غیر تقسیم شدہ - (۲) غیر نامزد شدہ -

**Unallowable** : ناقابل اجازت ؛ ناقابل ؛ نا جائز -

**Unalloyed** : بے میل ؛ بے آمیزش -

**Unalterable** (-bility, -bleness, -bly) : ناقابل تغیر؛ اٹل -

**Unaltered** : غیر تغیر شدہ -

**Unamazed** : غیر متعجب ؛ بے استعجاب -

**Unambiguous** : بے ابہام ؛ صریح ؛ واضح -

*unambiguously, adv.* : صریحی طور پر ؛ واضح طور پر ؛ بلا کسی ابہام کے -

*unambiguousness, n.* : ابہام سے خالی ہونا؛ وضاحت؛ صراحت -

**Unambitious** : حب جاہ سے خالی ؛ غیر جاہ پسند -

*unambitiously, adv.* : غیر جاہ پسندانہ طریقے سے ؛ حب جاہ سے خالی ہوکر -

*unambitiousness, n.* : غیر جاہ پسندی؛ حب جاہ سے خالی ہونا -

**Unamenable** : غیر اثر پذیر -

**Unamendable** : ناقابل ترمیم -

**Un-American** : غیر امریکی ؛ امریکا کے رسم و رواج کے خلاف ؛ اہل امریکا کے خیالات یا جذبات کے خلاف -

**Unamiable** : (۱) غیر دلکش - (۲) غیر خلیق ؛ کج خلق ؛ کھرا - (۲) کج خلقی کا ؛ کھرے پن کا -

*unamiability, n.* : (۱) غیر دلکش ہونا - (۲) کج خلقی؛ کھرا پن -

*unamiableness, n.* : (۱) غیر دلکش ہونا - (۲) کج خلقی ؛ کھراپن -

*unamiably, adv.* : غیر دلکش طور پر ؛ کج خلقی سے ؛ کھرے پن سے -

**Unamusing** : غیر دلچسپ -

**Unanalysable** : (۱) نا قابل تحلیل - (۲) نا قابل تشریح -

**Unanalysed** : (۱) غیر تحلیل شدہ ؛ (۲) بے تشریح ؛ غیر تشریح شدہ -

**Unanimated** : جوش سے خالی ؛ بے جوش -

**Unannounced** : (۱) بے اطلاع ؛ جس دی اطلاع نہ ہوئی ہو - (۲) بے اعلان ؛ جس کا اعلان نہ ہوا ہو -

**Unanswerable** : نا قابل تردید -

**Unanswerability, n.** : نا قابل تردید ہونا -

*unanswerableness, n.* : نا قابل تردید ہونا -

*unanswerably, adv.* : نا قابل تردید طریقے پر -

**Unanswered** : بے جواب ؛ جس کا جواب نہ ملے -

**Unanticipated** : غیر متوقع ؛ اچانک -

**Unapocryphal** : غیر مشتبہ ؛ غیر وضعی ؛ صحیح ؛ مستند -

**Unapostolic** : (۱) خلاف طریق حواریین - (۲) خلاف طریق پاپائے روم -

**Unappalled** : غیر خوف زدہ ؛ غیر خائف -

**Unapparelled** : غیر ملبوس ؛ عریاں -

**Unapparent** : غیر ظاہر ؛ غیر مرئی -

**Unappeasable** : غیر تسکین پذیر ؛ نا قابل تسکین ؛ جو فرو نہ ہو سکے -

**Unappeased** : بے تسکین ؛ جسے تسکین نہ ہوئی ہو ؛ جو فرو نہ ہوا ہو -

**Unappealable** : نا قابل اپیل ؛ نا قابل مرافعہ -

**Unappetizing** : (۱) مکروہ ؛ نا مرغوب - (۲) غیر مشتہی؛ جس سے بھوک نہ پیدا ہو -

*unappetizingly, adv.* : (۱) مکروہ طور سے ؛ نا مرغوب طور سے - (۲) غیر مشتہی طریقے سے -

**Unapplied** : غیر مستعمل ؛ جو کسی خاص مقصد کے لیے استعمال نہ کیا گیا ہو -

**Unappreciated** : بے قدر -

**Unappreciative** : نا قدری کا -

**Unapprehended** : (۱) غیر گرفتار - (۲) غیر مفہوم ؛ جو سمجھا نہ گیا ہو -

**Unapprehensive,** : (۱) بے اندیشہ ؛ بے خوف - (۲) نا فہم ؛ بے ادراک -

**Unapprised** : بے اطلاع ؛ جس کی پہلے سے اطلاع نہ ہوئی ہو -

**Unapproachable** : (۱) نا قابل رسائی ؛ رسائی سے باہر ؛ نا قابل حصول - (۲) اپنے کو دور کھینچنے والا ؛ نا آشنا ؛ کم آمیز ؛ جو کسی سے بے تکلف نہ ہو -

*unapproachability, n.* : (۱) نا قابل رسائی ہونا ؛ نا قابل حصول ہونا - (۲) نا آشنائی ؛ نا آمیزی ؛ اپنے کو دور کھینچنا -

*unapproachableness, n.* : (۱) نا قابل رسائی ہونا ؛ نا قابل حصول ہونا - (۲) نا آشنائی ؛ کم آمیزی ؛ اپنے کو دور کھینچنا -

*unapproachably, adv.* : نا قابل رسائی یا نا قابل حصول طریقے پر؛ نا آشنائی کے انداز سے اپنے کو دور کھینچتے ہوے -

**Unappropriated** : (۱) غیر مختص ؛ رقم جو کسی خاص کام کے لیے مخصوص نہ کی گئی ہو - (۲) بے تصرف ؛ غیر متصرفہ ؛ وہ رقم جو کسی خاص مقصد کے لیے کام میں نہ لائی گئی ہو- (۳) غیر مختص ؛ غیر متصرفہ یا غیر مقبوضہ ( اراضی ) -

*u. blessing* : نعمت غیر متصرفہ؛ ( مزاحاً ) سن رسیدہ کنواری -

**Unapproving** : (۱) نا منظوری کا؛ ناپسندیدگی کا - (۲) نامنظور یا نا پسند کرنے والا -

*unapprovingly, adv.* : نا منظوری کے انداز سے ؛ نا پسندیدگی کے طریقے سے -

**Unapproved** : (۱) بے منظوری؛ جس کی منظوری نہ ہوئی ہو - (۲) نا پسندیدہ -

**Unapt** : (۱) غیر مستعد ؛ سست یا کند ذہن - (۲) ناموزوں ؛ بے موقع ؛ بے محل ؛ بے تکا -

*unaptly, adv.* : غیر مستعمی سے؛ بے محل؛ بے موقع طور پر -

*unaptness, n.* : (۱) غیر مستعمی - (۲) بے ڈکا پن؛ بے محل یا بے موقع ہونا -

**Unarmed** : غیر مسلح؛ بے ہتیار؛ نہتا -

**Unarmoured** : (۱) بے زرہ بکتر - (۲) غیر آہن پوش (جنگی جہاز) -

**Unarranged** : (۱) غیر مرتب؛ بے ترتیب - (۲) بلا اہتمام؛ جس کا پہلے سے اہتمام نہ ہو -

**Unarrayed** : (۱) غیر صف بستہ؛ غیر مرتب - (۲) غیر آراستہ -

**Unarrested** : (۱) بے روک؛ بے رکاوٹ - (۲) غیر گرفتار -

**Unartificial** : غیر مصنوعی؛ بے بناوٹ؛ قدرتی؛ فطری؛ سادہ -

*unartificially, adv.* : غیر مصنوعی طریقے پر؛ بے تصنع؛ قدرتی یا فطری طریقے سے؛ سادگی سے -

**Unartistic** : غیر صنعت کا رانہ؛ غیر صناعانہ؛ جسے صناعی سے تعلق نہ ہو -

**Unascertainable** : نا قابل تحقیق؛ نا قابل دریافت -

**Unascertained** : غیر متحقق؛ نا معلوم -

**Unashamed** : (۱) غیر نادم؛ غیر محجوب - (۲) بے شرم؛ بے باک -

**Unasked** : بے استفسار؛ بن پوچھا؛ بے طلب؛ بن مانگا -

**Unaspirated** : بے تلفظ ھاے مخلوط؛ جس میں دو چشمی "ھے" (ھ) کا تلفظ نہ ہو -

**Unaspiring** : غیر جاہ پسند؛ قناعت پسند -

*unaspiringly, adv.* : قناعت پسندی سے -

**Unassailable** : (۱) حملے سے محفوظ؛ جس پر حملہ نہ ہوسکے؛ نا قابل حملہ؛ نہایت مستحکم - (۲) نا قابل تردید -

**Unassayed** : (۱) جس کی کوشش نہ کی گئی ہو؛ بن کیا - (۲) بن پرکھا؛ بن کسا؛ بن جانچا؛ امتحان نہ کردہ -

**Unassignable** : (۱) نا قابل تحویل؛ نا قابل تفویض؛ نا قابل سپردگی - (۲) نا قابل منسوبی -

**Unassimilated** : غیر جذب کردہ؛ غیر منہضم؛ جو جذب یا ہضم نہ ہوا ہو -

**Unassisted** : بے امداد؛ بے اعانت -

**Unassuming** : بے رعونت؛ سادہ مزاج -

**Unattached** : (۱) غیر قرق شدہ - (۲) غیر متعلق؛ جو کسی رجمنٹ سے متعلق نہ ہو؛ یونیورسٹی کا طالب علم جو کسی کالج سے متعلق نہ ہو - (۳) غیر منسلک؛ بے چپکا (سپاہی) (۴) بے جڑا؛ علحدہ -

**Unattainable** : ناقابل حصول؛ نا ممکن الحصول

*unattainableness, n.* : ناقابل حصول ہونا -

**Unattempted** : بن کیا؛ جس کی کوشش نہ کی گئی ہو -

**Unattended** : (۱) بے ہمراہی؛ بے ملازم؛ اکیلا؛ تنہا - (۲) بےپرسش؛ جس کی طرف توجہ نہ ہو - (۳) بے علاج؛ بے مرہم پٹی (کےبیمار) -

**Unattested** : غیر مصدقہ -

**Unattractive** : (۱) غیر دلکش؛ غیر حسین - (۲) بری صورت کا؛ بد صورت - (۳) نا مرغوب -

*unattractively, adv.* : غیر دلکشی یا بد صورتی کے ساتھ؛ نا مرغوب طور پر -

*unattractiveness, n.* : غیر دلکشی؛ بد صورتی؛ نا مرغوب یا مکروہ ہونا -

**Unaugmented** : بلا اضافہ (خصوصاً یونانی علم صرف)؛ بےحرف مزید -

**Unauthentic** : (۱) غیرمعتبر؛ غیر مستند - (۲) نقلی؛ جھوٹی -

*unauthenticity, n.* : (۱) عدم اعتبار؛ عدم استناد - (۲) موضوعیت؛ جھوٹا ہونا -

**Unauthenticated** : غیر مصدقہ؛ غیر متحقق -

**Unauthorized** : (۱) بےسند؛ بے توفیق - (۲) بے اجازت؛ ناجائز - (۳) غیر مجاز؛ جس کو اختیار نہ دیا گیا ہو -

**Unavailable** : غیر دستیاب؛ دسترس سے باہر -

**Unavailing** : (۱) غیر موثر؛ بے اثر - (۲) لا حاصل؛ بے فائدہ -

*unavailingly, adv.* : (۱) بے اثر طریقے پر - (۲) لا حاصل طور پر -

**Unavenged** : بے انتقام؛ جس کا انتقام نہ لیا گیا ہو -

**Unavoidable** : (۱) ناگزیر؛ اٹل - (۲) ناقابل منسوخی -

*unavoidably, adv.* : ناگزیر طور پر؛ اٹل طور پر -

**Unavowed** : بے اقرار؛ بے اعتراف؛ جس کا اقرار یا اعتراف نہ ہوا ہو -

**Unaware** : بے خبر؛ نا واقف؛ لا علم -

**Unawares, adv. & n.** : (۱) بے جانے؛ بےخبری میں؛ بے ارادہ - (۲) اچانک طور پر؛ ناگہانی طور پر؛ یکا یک -

*at u.* : نا گہانی طور پر -

**Unbacked** : (۱) بے سہارے؛ بے حامی و مددگار؛ بے پشت پناہ - (۲) (گھوڑا) جس پر شرط نہ لگائی گئی ہو - (۳) (گھوڑا) جس پر سواری نہ ہوئی ہو -

**Unbalanced** : (۱) غیر متوازی - (۲) مختل (دماغ) -

**Unbaptized** : بے اصطباغ؛ جسے بپتسمہ نہ ملا ہو -

**Unbearable** : ناقابل برداشت -

**Unbearably, adv.** : ناقابل برداشت طور پر -

**Unbeaten** : (۱) غیر مغلوب؛ جسے شکست نہ ہوئی ہو - (۲) غیر پامال؛ وہ رستہ جس پر کوئی نہ چلا ہو -

**Unbeautiful** : غیر خوشنما؛ بد صورت؛ بد نما -

**Unbecoming** : (۱) نامناسب؛ نازیبا - (۲) بد زیب؛ جو زیب نہ دیتا ہو -

**Unbefitting** : نا موزوں؛ نامناسب -

**Unbefriended** : بے یار و مددگار؛ بے یار و ناصر -

**Unbegotten** : (۱) غیر زائیدہ - (۲) (خدا کی صفت) لم یولد؛ قدیم -

**Unbeknown, Unbeknownst** : (بول چال) (۱) نا معلوم؛ غیر معلوم - (۲) لا علمی میں (کسی شخص کی) -

**Unbelievable** : ناقابل یقین -

**Unbelieving** : (۱) غیر معتقد؛ بد اعتقاد؛ منکر - (۲) بد اعتقادی کا؛ منکرانہ -

**Unbelievingly, adv.** : بد اعتقادی سے؛ منکرانہ طور پر -

**Unbeloved** (-vd) : غیر محبوب؛ جس سے محبت نہ ہو -

**Unbending** : (۱) نہ لچکنے والا؛ بے لوچ؛ سخت - (۲) مستقل مزاج؛ ارادے کا پکا؛ سخت؛ ضدی - (۳) مضبوط؛ مستقل؛ پکا (ارادہ، مزاج وغیرہ) -

*unbendingly, adv.* : استقلال سے؛ مضبوطی سے؛ سختی سے؛ مستقل طور پر -

*unbendingness, n.* : بے لوچ پن -

*Unbeneficed* : بلا مدد معاش ( پادری ) -

*Unbeseeming* : نا موزوں؛ نا مناسب؛ نا زیبا -

*unbeseemingly, adv.* : نا زیبا طور پر؛ نا مناسب طور پر -

*Unbesought* : بے استدعا؛ بے طلب -

*Unbespoken* : (۱) بن ٹھہرایا؛ جو پہلے سے ٹھہرایا ہوا نہ ہو - (۲) بے فرمائش؛ جس کی پہلے سے فرمائش نہ کی گئی ہو -

*Unbias (s) ed* : بے لوث؛ بے لاگ؛ بے تعصب؛ بے تعصبانہ -

*Unbiblical* : غیر انجیلی؛ خلاف انجیل؛ جو انجیل میں نہ ہو یا انجیل کی رو سے جائز نہ ہو -

*Unbidden* : (۱) بے حکم - (۲) بن بلایا؛ بے طلب؛ بے دعوت -

*Unbigoted* : غیر متعصب؛ بے تعصب؛ بے تعصبانہ -

*Unbleached* : بے رنگ؛ اڑایا ہوا -

*Unblemished* : بے عیب؛ بے نقص؛ بے داغ -

*Unblest* : (۱) غیر متبرک؛ نامبارک؛ منحوس- (۲) کم بخت؛ بد نصیب -

*Unblooded* : کم نسل ( گھوڑا ) -

*Unblushing* : بے شرم؛ ڈھیٹ؛ بے شرمی کا؛ ڈھیٹ پن کا -

*unblushingly, adv.* : بے شرمی سے؛ ڈھیٹ پن سے -

*unblushingness, n.* : بے شرمی؛ ڈھیٹ پن -

*Unbookish* : (۱) غیر کتب بین؛ جسے کتب بینی کا شوق نہ ہو - (۲) جو کتاب کا کیڑا نہ ہو؛ جس کا علم کتابوں تک محدود نہ ہو -

*Unborn* : (۱) نازائیدہ - (۲) ہنوز نا زائیدہ؛ مستقبل؛ آئندہ -

*Unbounded* : (۱) غیر محدود - (۲) نامحدود؛ لا انتہا؛ بے پایاں؛ لا منتہائی؛ بے حد -

*unboundedly* : نا محدود یا نا محدود طریقے پر؛ بے حد -

*unboundedness* : غیر محدود ہونا؛ نا محدودیت؛ لا متناہیت؛ بے پایانی -

*Unbred* : (۱) نا زائیدہ؛ نا پروردہ - (۲) غیر تربیت یافتہ؛ بے تربیت -

*Unbribable* : رشوت سے بالا تر -

*Unbridled* : (۱) بے لگام - (۲) بے روک؛ بے ضبط؛ شدید -

*Unbroken* : (۱) غیر شکستہ؛ سالم - (۲) غیر مغلوب؛ سرکش - (۳) غیر منقطع؛ مسلسل - (۴) غیر مغلوب؛ جس پر کوئی سبقت نہ لے جا سکا ہو - (۵) بے پھیرا ہوا ( گھوڑا ) -

*unbrokenly* : مسلسل؛ غیر منقطع طور پر -

*unbrokenness* : تسلسل؛ مسلسل یا غیر منقطع ہونا -

*Unbrotherly* : غیربرادرانہ؛ نا مہربانی کا -

*Unburdened* : جس پر بوجھ نہ ہو؛ بوجھ سے خالی؛ ہلکا؛ فکروں سے آزاد -

*Unburied* : غیر مدفون -

*Unbusinesslike* : خلاف اصول کاروبار؛ بے اصول -

*Uncalled* : بے طلب؛ بن بلایا؛ بے دعوت -

*u. for* : (۱) بے موقع؛ بے تکا - (۲) گستاخانہ؛ جو دخل در معقولات سمجھا جائے -

*Uncandid* : غیر صادق؛ غیر مخلص؛ غیر صادقانہ؛ غیر مخلصانہ -

*uncandidly* : غیر مخلصانہ طور پر -

*Uncanny* : پراسرار؛ بھیانک؛ ڈراؤنا؛ غیر طبعی؛ غیر قدرتی -

*uncanniness* : پرا سرار یا غیر طبعی ہونا؛ بھیانک پن -

*Uncanonical* : غیر شرعی؛ خلاف شرع؛ خلاف قانون؛ خلاف انجیل؛ غیر مستند -

*uncanonically* : غیر شرعی طور پر؛ غیر مستند طور پر -

*uncanonicalness* : غیر شرعی یا غیر مستند ہونا -

*Uncanonized* : جو ولی نہ قرار دیا گیا ہو -

*Uncared-for* : بے پروائی یا بے توجہی کا شکار؛ جو کس مپرسی میں ہو -

*Uncarpeted* : بے فرش -

*Uncastrated* : غیر آختہ -

*Uncatalogued* : (۱) جن کی فہرست نہ مرتب ہوئی ہو؛ بلا فہرست - (۲) غیر مندرج فہرست -

*Uncaused* : (۱) غیر معلول - (۲) قدیم؛ جو حادث نہ ہو؛ جس کی کوئی علت نہ ہو -

*Uncauterized* : بن داغا؛ بن جلایا؛ جو کاسٹک وغیرہ سے داغا یا جلایا نہ گیا ہو -

*Unceasing* : غیر منقطع؛ غیر مختتم؛ مسلسل؛ دائمی -

*unceasingly* : مسلسل طور پر؛ دائمی طور پر -

*Unceremonious* : (۱) غیر رسمی؛ بے تکلفانہ - (۲) اکھڑ پن کا -

*unceremoniously* : غیر رسمی طور پر؛ بے تکلفی سے؛ اکھڑ پن سے -

*unceremoniousness* : بے تکلفی؛ اکھڑپن -

*Uncertain* : (۱) جسے یقین نہ ہو؛ مذبذب - (۲) نا قابل اعتبار؛ غیر یقینی؛ مشتبہ؛ غیر متیقن - (۳) متلون؛ بدلنے والا -

*uncertainly* : تذبذب کے ساتھ؛ غیر یقینی طور پر؛ نا قابل اعتبار طور پر -

*uncertainty* : (۱) عدم یقین؛ شبہ؛ تذبذب - (۲) غیر یقینی ہونا؛ نا قابل اعتبار ہونا؛ بے اعتباری - (۳) تلون؛ ہر وقت نئے رنگ بدلنا -

*Uncertificated* : غیر مستند؛ بے سند -

*Unchallenged* : (۱) جو مقابلے کے لیے طلب نہ کیا گیا ہو؛ بے چیلنج - (۲) مسلمہ؛ جس میں شبہے یا بحث کی گنجائش نہ ہو-

*Unchancy* : (۱) منحوس؛ نا مبارک - (۲) بے موقع؛ بے وقت -

*Unchangeable* : نا قابل تغیر؛ نا قابل تبدیل؛ غیر متبدل؛غیرمتغیر-

*unchangeably* : غیر متبدل طریقے پر -

*unchangeableness* : غیر متبدل ہونا -

*Uncharitable* : عیب جو؛ سخت گیر؛ تنگ دل؛ تنگ دلی کا؛ سخت گیرانہ؛ سوئے ظن کا مادہ رکھنے والا -

*uncharitably* : عیب جوئی، سخت گیری، تنگ دلی یا سوئے ظن سے -

*uncharitableness* : عیب جوئی؛ سخت گیری؛ تنگ دلی؛ سوئے ظن کا مادہ -

*Unchartered* : (۱) بے چارٹر؛ بے سند شاہی - (۲) بے لیسنس؛ بے اجازت -

*Unchary* : (۱) غیر بخیل؛ فیاض - (۲) غیر محتاط؛ ناعاقبت‌اندیش -

*Unchaste* : (۱) غیر شستہ؛ غیر شائستہ - (۲) بدکار؛ بد چلن -

*unchastely* : غیر شستہ یا غیر شائستہ طور پر -
*unchastity* : بدکاری ؛ بد چلنی ؛ بے عصمتی -
**Unchastened** : (۱) بے تزکیۂ نفس - (۲) غیر معتدل ؛ بے روک ؛ بے ضبط -
**Unchivalrous**: خلاف شجاعت ؛ خلاف مردانگی ؛ بانکپن یا نائٹ پن کے اصول کے خلاف -
**Unchristian** : غیر عیسائی ؛ عیسائیوں کے طرز یا طریقے کے خلاف -
*unchristianly*: غیر عیسائی طریقے سے -
*unchristianness*: غیر عیسائیت -
**Uncircumcised**: (۱) غیر مختون - (۲) کافر -
**Uncircumstantial** : غیر مفصل -
**Uncivil** : کج خلق ؛ گستاخ ؛ بدتمیز ؛ گستاخانہ ؛ کج خلقی یا بدتمیزی کا -
*uncivilly*: کج خلقی سے ؛ گستاخی سے ؛ بدتمیزی سے -
**Uncivilized**: غیر مہذب ؛ غیر متمدن ؛ وحشی -
**Unclad** : بے لباس ؛ غیر ملبوس ؛ ننگا -
**Unclaimed** : لاوارثی ؛ جس کا وارث یا دعوے دار نہ ہو -
**Unclean** : (۱) ناپاک ؛ پلید ؛ گندا - (۲) نجس (شرعاً) - (۳) فحش ؛ غیر مہذب -
*uncleanness*: ناپاکی ؛ گندگی ؛ نجاست ؛ فحش یا غیر مہذب ہونا -
**Unclerical**: پادریوں کے طریقے یا اصول کے خلاف ؛ پادریوں کے اسلوب یا تحریر کے خلاف -
**Unclothed**: بے لباس ؛ ننگا -
**Unclouded**: (۱) بے ابر ؛ کھلا - (۲) خالص ؛ بے داغ -
**Unco**,*a*.,*n*.&*adv*: (اسکاٹستان) - (۱) غیر معمولی ؛ عجیب - (۲) اجنبی - (۳) غیر معمولی طور پر ؛ بہت زیادہ -
**Uncoined**: غیر مسکوک -
**Uncoloured**: (۱) غیر رنگین ؛ معمولی زندگی ؛ سیاہ و سفید (تصویر) - (۲) بے مبالغہ -
**Uncombed**: (بال) - بے کنگھی کئے ہوئے ؛ الجھے ہوئے ؛ پریشان -
**Uncome-at-able** : (بول چال) ناقابل حصول ؛ رسائی سے باہر ؛ نایاب -
**Uncomely**: (۱) بدصورت ؛ بدزیب ؛ بھدا - (۲) نا مناسب ؛ نازیبا -
*uncomeliness*: (۱) بد صورتی ؛ بھدا پن - (۲) نا زیبائی ؛ نا مناسب ہونا -
**Uncomfortable** : (۱) بے آرام ؛ جو تکلیف میں ہو ؛ بے چین - (۲) تکلیف دہ - (۳) مشکل ؛ نا معقول -
*uncomfortably* : بے چینی سے ؛ تکلیف دہ طور پر -
**Uncommercial** : غیر تجارتی ؛ خلاف اصول تجارت -
**Uncommitted** : (۱) ناکردہ ؛ بن کیا - (۲) غیر پابند -
**Uncommon** : (۱) غیر معمولی ؛ عجیب - (۲) شاذ ؛ نادر -
*uncommonly* : غیر معمولی طور پر -
*uncommonness*, *a*. & *colloq*, *adv*.: غیر معمولی ہونا -
**Uncommunicative** : خاموش ؛ کم گو ؛ باتیں کرنے میں محتاط ؛ اپنے خیالات ظاہر نہ کرنے والا -
*uncommunicatively* : کم گوئی سے ؛ اظہار خیال میں احتیاط برتتے ہوئے -
*uncommunicativeness* : خاموشی ؛ کم گوئی ؛ اظہار خیال میں احتیاط -
**Uncompanionable** : (۱) نا قابل صحبت - (۲) نا ملنسار ؛ غیر محبت پسند ؛ کم آمیز ؛ اکل کھرا -
**Uncomplaining** : بے شکایت ؛ صابر ؛ متحمل ؛ صبر و تحمل کا -
*uncomplainingly* : بے شکایت کئے ؛ صبر و تحمل سے -
*uncomplainingness* : بے شکایتی ؛ صبر و تحمل -
**Uncomplaisant** : غیر خلیق ؛ کج خلق ؛ بے مروت -
*uncomplaisantly* : بے مروتی سے ؛ کج خلقی سے -
**Uncomplicated** : غیر پیچیدہ ؛ بے الجھاؤ ؛ سلجھا ہوا -
**Uncomplimentary** : (۱) غیر تعریفی ؛ مذمت کا - (۲) خلاف تواضع ؛ خلاف ادب ؛ خلاف اخلاق ؛ توہین آمیز
**Uncompounded**: غیر مرکب ؛ سادہ ؛ مفرد -
**Uncompromising** : (۱) بے آشتی ؛ غیر مصالحت پسندانہ ؛ سخت ؛ بے لوچ ؛ اٹل - (۲) نا قابل مصالحت ؛ جس میں مصالحت کی گنجائش نہ ہو -
*uncompromisingly* : غیر مصالحت پسندانہ طور پر ؛ سختی سے ؛ قطعی طور پر ؛ اٹل طور پر ؛ ناقابل مصالحت طریقے سے -
**Unconcerned** : (۱) غیر متعلق ؛ الگ - (۲) بے تعلق ؛ جسے دلچسپی نہ ہو - (۳) بے فکر ؛ مطمئن -
*unconcernedly* : (۱) بے تعلقی سے - (۲) اطمینان سے ؛ بے فکری سے -
**Uncondemned** : (۱) غیر ملزم ؛ جو ملزم نہ ٹھیرایا گیا ہو ؛ بے سزا ؛ جسے سزا نہ دی گئی ہو - (۲) بے الزام ؛ بے ملامت ؛ غیر مردود ؛ غیر ملعون -
**Uncondensed** : (۱) غیر منجمد ؛ غیر مکثف ؛ جس کی تکثیف نہ ہوئی ہو - (۲) غیر مختصر -
**Unconditional** : غیر مشروط ؛ قطعی -
*unconditionality*, *unconditionalness* : غیر مشروطیت ؛ قطعیت -
*unconditionally* : غیر مشروط طور پر ؛ قطعی طور پر -
**Unconditioned** : (۱) غیر مشروط ؛ قطعی - (۲) (فلسفہ) تعینات سے بری ؛ مطلق ؛ نا محدود - (*The U.*)
*the u. reflex* : (نفسیات) جبلی یا خلقی رد عمل -
**Unconfirmed** : (۱) غیر مصدقہ ؛ بے تصدیق (افواہ) - (۲) بے توثیق ؛ جس کی رسم توثیق عیسائیت ادا نہ ہوئی ہو -
**Unconformable** : غیر مطابق ؛ مخالف ؛ منافی -
*unconformably* : غیر مطابق طور پر ؛ مخالفانہ یا منافیانہ طور پر -
*unconformableness* : عدم مطابقت ؛ منافی ہونا -
**Uncongenial** : نا موافق ؛ خلاف طبیعت ؛ نا گوار -
*uncongenially* : طبیعت کے خلاف ؛ نا گوار طور پر -
**Unconnected** : (۱) بے جڑا ہوا - (۲) بے سلسلہ ؛ بے ربط ؛ غیر مربوط - (۳) بے تعلق ؛ بے رشتہ ؛ جن میں کوئی رشتہ نہ ہو -
**Unconquerable** : نا قابل فتح ؛ مغلوب نہ ہونے والا ؛ اجیت -
*unconquerably* : نا قابل فتح طور پر -
**Unconquered** : غیر مغلوب ؛ غیر مفتوح -
**Unconscientious** : بے دیانت ؛ غیر متدین ؛ بے اصول ؛ اخلاقی اصول کی پروا نہ کرنے والا -

*unconscientiously* : بے دیانتی سے ؛ بے اصولی سے -

*unconscientiousness* : بے دیانتی ؛ بے اصولی -

*Unconscionable* : (۱) اخلاقی احساس سے محروم ؛ بے ضمیر ؛ بے ایمان - (۲) بے ایمانی کا - (۳) بالکل غیر واجبی ؛ ناواجبی-

*u. bargain* : (قانون) نا واجبی سودا یا معاملہ -

*unconscionably* : بے ایمانی سے ؛ نا واجبی طور پر -

*unconscionableness* : بے ایمانی ؛ نا واجبیت؛ نا واجبی ہونا-

*Unconscious* : (۱) نا واقف ؛ بے خبر - (۲) بے ہوش - (۳) غیر شعوری ؛ جس کا احساس یا شعور نہ ہو - (۴) بے قصد ؛ جو جان بوجھ کر نہ کیا گیا ہو (*u. humour*) - (۵) لاشعوری ؛ جو نفس کے اندر واقع ہو مگر اس کا شعور یا ارادے سے تعلق نہ ہو - (۶) غیر ذی روح (*the u. nature*)-

*the u.* : تحلیل نفسی کے نظریے کے مطابق نفس کا وہ حصہ جو شعور کی حد سے باہر ہے

*u. cerebration* : لا شعوری دماغی عمل -

*unconsciously* : (۱) بے خبری میں - (۲) بے ہوشی کی حالت میں - (۳) بے قصد - (۴) غیر شعوری طور پر ؛ لاشعوری طور پر -

*unconsciousness, n.* : (۱) بے خبری - (۲) بے ہوشی - (۳) بے قصد ہونا - (۴) لا شعوریت ؛ عدم شعور ؛ غیر شعوری ہونا-

*Unconsecrated* : (۱) غیر متبرک ؛ غیر مقدس - (۲) غیر وقف شدہ؛ غیر نذر شدہ -

*Unconsidered* : غیر ملحوظ ؛ نظر انداز -

*Unconstitutional* : غیر آئینی ؛ بے ضابطہ ؛ خلاف دستور اساسی -

*unconstitutionality* : غیر آئینی ہونا ؛ بے ضابطگی -

*unconstitutionally* : دستور اساسی کے خلاف ؛ غیر آئینی طور پر ؛ بے ضابطگی سے -

*Unconstrained* : (۱) غیر مجبور ؛ غیر پابند ؛ اپنے فعل میں آزاد - (۲) بے مزاحمت ؛ بے جبر ؛ آزادانہ - (۳) بے تکلف ؛ بے تکلفانہ -

*unconstrainedly* : (۱) بے مزاحمت یا جبر کے ؛ آزادی سے - (۲) بے تکلفی سے ؛ کھلے دل سے -

*Unconsumed* : غیر صرف شدہ ؛ جو صرف نہ ہوا ہو -

*Uncontainable* : (۱) نا قابل شمول - (۲) نہ سمانے والا - (۳) نہ رکنے والا ؛ نہ دبنے والا -

*Uncontaminated* : (۱) غیر آلودہ ؛ خالص ؛ اچھوتا - (۲) غیر نجس ؛ بے چھوت ؛ پاک -

*Uncontemplated* : (۱) بن سوچا - (۲) غیر متوقع ؛ اچانک-

*Uncontracted* : بن سکڑا ؛ جو سکڑ کر چھوٹا نہ ہوا ہو -

*Uncontradicted* : بے تردید ؛ جس کی تردید نہ ہوئی ہو ؛ مسلمہ ؛ مانا ہوا -

*Uncontrollable* : (۱) ناقابل ضبط - (۲) بے قابو ؛ سر کش -

*uncontrollably* : نا قابل ضبط طریقے سے ؛ سر کشی سے -

*uncontrollableness* : (۱) نا قابل ضبط ہونا - (۲) بے قابوپن ؛ سر کشی -

*Uncontrolled* : (۱) بے ضبط ؛ جو ضبط نہ کیا جائے - (۲) بے قابو ؛ مطلق العنان ؛ بے لگام -

*uncontrolledly* : (۱) بے ضبطی سے - (۲) بے روک ٹوک ؛ مطلق لعنانی سے -

*Uncontroversial* : غیر متنازع ؛ غیر نزاعی ؛ بے حجت ؛ جس میں نزاع یا حجت کی گنجائش نہ ہو

*uncontroversially* : غیر نزاعی طور پر ؛ بلا حجت -

*Uncontroverted* : (۱) بے نزاع ؛ جس میں نزاع نہ کی جائے- (۲) مسلمہ ؛ مانا ہوا -

*Unconventional* : (۱) خلاف رسم و رواج ؛ خلاف دستور - (۲) آزادہ رو ؛ آزاد ؛ غیر پابند رسم ؛ غیر رسمی ؛ آزادانہ ؛ آزادہ روی کا -

*unconventionality* : (۱) خلاف رسم و رواج ہونا ؛ خلاف دستور ہونا - (۲) غیر رسمیت ؛ آزادہ روی -

*unconventionally* : رسم و رواج یا دستور کے خلاف ؛ غیر رسمی طور پر ؛ آزادہ روی سے -

*Unconversable* : (۱) غیر خوش بیان ؛ نا گویا ؛ بد تقریر - (۲) جس سے سابقہ مشکل ہو - (۳) نا ملنسار ؛ نا آمیز؛ اکل کھرا-

*Unconversant* : غیر ماہر ؛ نا واقف (کسی فن یا کسی چیز سے) -

*Unconverted* : (۱) غیر منقلب ؛ غیر تحویل شدہ ؛ جو بدلا نہ ہو- (۲) جس نے مذہب یا عقیدہ نہ بدلا ہو؛ جس نے رائے نہ بدلی ہو -

*Unconvinced* : غیر قایل ؛ جسے یقین نہ آیا ہو -

*Uncooked* : بے پکا یا ہوا -

*Uncorroborated* : غیر مصدقہ ؛ بے تصدیق ؛ بے ثبوت -

*Uncorroded* : (۱) غیر زنگ آلود- (۲) بے گلا ہوا؛ جو تیزاب سے گلا نہ ہو -

*Uncorrupted* : (۱) بن سڑا ؛ جو خراب نہ ہوا ہو - (۲) بن بگڑا ؛ جس کے اخلاق و عادات نہ بگڑے ہوں - (۳) بے رشوت ؛ جسے رشوت نہ دی گئی ہو -

*Uncountenanced* : (۱) بے تائید ؛ بے حمایت ؛ جسے دوسروں کی حمایت یا تائید حاصل نہ ہو - (۲) بے منظوری ؛ جو منظور نہ ہوا ہو -

*Uncoupled* : (۱) (رسی یا زنجیر سے) کھلا ہوا (کتا) - (۲) بے جڑا ؛ الگ کیا ہوا -

*Uncourtly* : (۱) غیر درباری - (۲) بھدا ؛ بے سلیقہ؛ بے تمیزی کا -

*Uncouth* : بھدا ؛ بھونڈا ؛ بھنگم ؛ بے ڈول ؛ بے ڈھنگا ؛ گنوار -

*uncouthly* : بھدے یا بھونڈے طریقے سے ، گنوار پن سے -

*uncouthness* : بھدا پن ؛ بھونڈا پن ؛ بے ڈھنگا پن ؛ گنوار پن -

*Uncovenanted* : (۱) غیر موعود ؛ جس کا وعدہ یا اقرار نہ ہو (*u. mercies of God*) - (۲) بے معاہدہ ؛ جس کے متعلق کوئی معاہدہ نہ ہو -

*u. civil service* : ہندوستان کی سول سروس کی وہ شاخ جس میں میعاد ملازمت کی پابندی نہیں ہے اور پنشن نہیں ملتی -

*Uncovered* : (۱) بن ڈھکا ؛ کھلا - (۲) بے حفاظت ؛ غیر محفوظ - (۳) کھلا ، ننگے سر ؛ سر کھلا -

*Uncoveted* : غیر مرغوب ؛ جس کی کسی کو خواہش یا طمع نہ ہو -

*Uncreated* : (۱) نا آفریدہ ؛ جو ابھی پیدا نہ کیا گیا ہو - (۲) (نیز *uncreate*) قدیم ؛ جو ہمیشہ سے موجود ہو کبھی پیدا نہ کیا گیا ہو -

**Uncritical :** (۱) بے تنقید ؛ غیر معترض ؛ غیر تنقیدی ؛ غیر معترضانہ ؛ جو تنقید پر مائل نہ ہو - (۲) غیر نقادانہ ؛ غیر مبصرانہ ؛ غیر نقاد ؛ غیر مبصر - (۳) خلاف اصول تنقید ؛ خلاف اصول نقادی -

*uncritically* : (۱) غیر تنقیدی طور پر - (۲) غیر مبصرانہ یا غیر ناقدانہ طور پر - (۳) اصول تنقید کے خلاف -

**Uncrossed :** (۱) بے صلیب بنائے ؛ بے ایک دوسرے کو کاٹے ہوئے - (۲) بے مخالفت ؛ بے مزاحمت - (۳) بے لکیروں کا ؛ ( بینک کا ) معمولی چیک جس پر دو ترچھی لکیریں نہ ہوں اور جسے چیک بردار بغیر کسی قید کے وصول کرسکے ؛ نا خط کشیدہ -

**Uncrowned :** (۱) جس کی رسم تاج پوشی نہ ادا ہوئی ہو - (۲) بے تاج کا -

*u. king* : بے تاج کا بادشاہ ؛ جسے بادشاہ کا لقب حاصل نہ ہو مگر شاہانہ قوت اور عزت رکھتا ہو -

**Unculled :** (۱) بے چنے ( پھول ) ؛ بے اکٹھا کئے - (۲) بن چھنٹا ؛ جو چھانٹ کر الگ نہ کیا گیا ہو -

**Uncultivable :** نا قابل کاشت -

**Uncultivated :** (۱) غیر مزروعہ ؛ افتادہ ؛ پڑتی کا - (۲) ( مجازاً ) بے رواج ؛ غیر رائج ؛ غیر ترقی یافتہ - (۳) غیر تربیت یافتہ - (۴) غیرمہذب ؛ غیر متمدن ؛ وحشی ؛ وحشیانہ -

**Uncultured :** غیرمہذب ؛ غیرمتمدن ؛ غیر تعلیم یافتہ ؛ غیرتربیت یافتہ -

**Uncurbed :** (۱) بے دھانے کی ( لگام ) - (۲) ( مجازاً ) بے ضبط کیا ہوا ؛ بے رکا ہوا - (۳) بے قید ؛ بے لگام ؛ بے روک -

**Uncurtailed :** غیر مختصر ؛ مفصل ؛ پورا -

**Uncushioned :** بے گدوں کا -

**Uncustomed :** (۱) لامحصول ؛ چنگی یا کروڑگیری سے بری - (۲) بے محصول ؛ جن کی چنگی ادا نہ ہوئی ہو -

**Uncut :** خصوصاً کتاب کے بے کٹے ہوئے صفحے ؛ کتاب جس کے صفحے نہ کٹے ہوں -

**Undamaged :** (۱) بے نقصان ؛ نقصان سے محفوظ - (۲) بن بگڑا ؛ بےداغ ؛ جو خراب نہ ہوا ہو - (۳) سالم ؛ صحیح سلامت -

**Undated :** (۱) بے تاریخ ؛ جس پر تاریخ نہ پڑی ہو - (۲) بے تعین تاریخ ؛ جس کی تاریخ یا زمانہ تحقیق نہ ہوا ہو -

**Undaunted :** (۱) غیر خائف ؛ جو ڈرانہ ہو ؛ بے خوف - (۲) نڈر ؛ دلیر ؛ جری ؛ بہادر ؛ دلیرانہ -

*undauntedly* : بےخوفی سے ؛ دلیری سے ؛ بے جگری سے ؛ بہادری سے -

*undauntedness* : بے خوفی ؛ دلیری ؛ بے جگری ؛ بہادری -

**Undebated :** بے بحث ؛ بے مباحثہ ؛ جس پر مباحثہ نہ ہوا ہو -

**Undebauched :** (۱) غیر عیاش ؛ نیک چلن - (۲) بن بگڑا ؛ جس کا اخلاق نہ بگڑا ہو -

**Undeceived :** غیر فریب خوردہ ؛ بے دھوکا کھایا ہوا ؛ جس نے دھوکا نہ کھایا ہو -

**Undecided :** (۱) غیر فیصل ؛ غیر طے شدہ - (۲) بے ٹھکانے ( موسم ) - (۳) مذبذب - (۴) بے قوت فیصلہ ؛ قوت فیصلہ سے محروم ؛ متلون ؛ ضعیف الارادہ - (۵) غیر معین -

*undecidedly* : مذبذب طریقے سے ؛ دگدا کی حالت میں -

**Undecipherable :** ناقابل حل ؛ ناقابل تعبیر ؛ جو پڑھا نہ جاسکے یا حل نہ ہو سکے -

**Undefended :** (۱) بے حفاظت ؛ غیر محفوظ - (۲) نامعقول ؛ ناقابل توجہ - (۳) بے پیروی ؛ بےجوابدھی ؛ بے پیروکار ؛ بے وکیل -

**Undefiled :** (۱) غیر آلودہ ؛ غیر ملوث ؛ جو آلودہ یا خراب نہ ہوا ہو - (۲) پاک ؛ اچھوتا ؛ بے داغ - (۳) بے میل ؛ خالص ( دھات ) -

**Undefined :** (۱) غیر معین ؛ غیر واضح ؛ غیر مشخص ؛ مبہم - (۲) بے تعریف ؛ جس کی تعریف نہ کی گئی ہو -

**Undelivered :** (۱) غیر رہاشدہ - (۲) بے پہنچایا ہوا ( پیام ) ؛ غیر تقسیم شدہ ( خط ) - (۳) بغیر کی ہوئی ( تقریر ) ؛ بے پڑھا ہوا ( خطبہ ) -

**Undemonstrated :** بے ثبوت ؛ غیر ثابت شدہ -

**Undemonstrative :** غیر اظہار پسند ؛ اپنے جذبات کو ظاہر نہ کرنے والا ؛ ضابط -

**Undeniable :** (۱) ناقابل انکار ؛ ناقابل تردید ؛ مسلم ؛ یقینی - (۲) مسلم طور پر ؛ عمدہ ( *u. qualities* ) -

*undeniably* : ناقابل انکار طور پر ؛ مسلمہ طور پر -

**Undenominational :** غیر فرقہ دارانہ ؛ بے تخصیص مذہب ؛ جو کسی خاص مذہب سے مخصوص نہ ہو -

**Undenounced :** (۱) جس پر کھلم کھلا الزام نہ لگایا گیا ہو یا جرم عائد نہ کیا گیا ہو - (۲) غیر ردشدہ ؛ بے تردید -

**Undependable :** جس پر بھروسہ نہ کیا جاسکے ؛ ناقابل اعتبار -

**Undeplored :** (۱) جس پر افسوس نہ کیا گیا ہو - (۲) بے ماتم ؛ جس کا ماتم نہ کیا جائے -

**Undeposed :** غیر معزول شدہ -

**Undepraved :** بے بگڑا ؛ جس کا اخلاق نہ خراب ہوا ہو -

**Undepreciated :** (۱) جس کی قدر نہ گھٹی ہو - (۲) جس کی قیمت نہ گھٹی ہو -

**Undepressed :** (۱) بے جھکا ہوا - (۲) غیر افسردہ ؛ جو افسردہ یا بددل نہ ہوا ہو ؛ غیر دل شکستہ -

**Undescried :** بن دیکھا ؛ نظر سے مخفی ؛ جس پر نظر نہ پڑے -

**Undeserved :** بے استحقاق ؛ ناواجب -

*undeservedly* : بغیر استحقاق کے ؛ ناواجب طور پر -

**Undeserving :** (۱) غیر مستحق ؛ جو مدد وغیرہ کا مستحق نہ ہو - (۲) ( کسی کام کے ) ناسزاوار ؛ غیر مستحق -

**Undesignated :** (۱) غیر متعین ؛ بے صراحت ؛ جس کی صراحت نہ ہوئی ہو - (۲) غیر نامزد ؛ بے نام ؛ بے لقب - (۳) غیر مقرر شدہ ؛ غیر مامور -

**Undesigned :** (۱) غیر مجوزہ وغیرہ - (۲) غیر ارادی ؛ بے قصد ؛ بے ارادہ -

*undesignedly* : غیر ارادی طور پر -

**Undesirable, a. & n. :** (۱) نامرغوب ؛ نا پسند ؛ ناگوار ؛ نا پسندیدہ - (۲) ناپسندیدہ شخص -

*undesirability, undesirableness* : نا پسند یا ناپسندیدہ ہونا ؛ نا مرغوبی -

*undesirably* : ناپسندیدہ طور پر -

**Undesired :** نا خواستہ ؛ بن مانگا -

**Undesirous :** ناخواہاں ؛ غیر آرزو مند ؛ نہ چاہنے والا -

**Undetachable :** ناقابل علیحدگی ؛ جو الگ نہ کیا جا سکے -

*Undetected* : بے گرفت ؛ بے پتا ؛ جس کی گرفت نہ ہو یا پتہ نہ چلے -

*Undetermined* : (۱) غیر مشخص ؛ غیر معین ؛ غیر فیصل ؛ غیر طے شدہ - (۲) مذبذب - (۳) بے عزم؛ بے قوت فیصلہ ؛ ضعیف الارادہ ؛ متلون -

*Undeterred* : نہ رکنے والا ؛ باز نہ آنے والا -

*Undeveloped* : (۱) بے نشورنما ؛ جس نے پوری طرح نشوو نما نہ پائی ہو - (۲) بے ترقی یافتہ - (۳) بے استعمال خصوصاً زمین جس کا پورا استعمال نہ ہوتا ہو -

*Undeviating* : (۱) غیر منحرف ؛ مقررہ راستے سے نہ ہٹنے والا؛ بے انحراف - (۲) راسخ ؛ پکا ؛ ثابت قدم ؛ ثابت قدمانہ -

*undeviatingly* : بغیر اصول بے انحراف یا تجاوز کئے ہوئے ؛ بغیر ہٹے ہوئے ؛ ثابت قدمی سے -

*Undevout* : غیر پرہیزگار ؛ غیر عابد ؛ ناپارسا -

*undevoutly* : ناپارسائی سے -

*Undifferentiated* : (۱) بےتفریق ؛ غیر متفرق ؛ جس میں تفریق نہ ہوئی ہو - (۲) متحدالنوع ؛ متحدالجنس -

*Undiffused* : غیر منتشر ؛ جو پھیلا نہ ہو -

*Undigested* : (۱) غیر منہضم ؛ جو جزو بدن نہ بنا ہو یا ذہن میں اچھی طرح نہ آیا ہو- (۲) غیرمرتب؛ غیر مربوط (*u. facts*) -

*Undignified* : (۱) غیر موقر ؛ بے وقار - (۲) خلاف وقار ؛ منافی وقار ؛ اوچھا ؛ ہلکا -

*Undiminished* : بے تخفیف ؛ جس میں کمی نہ ہوئی ہو -

*Undiluted* : (۱) بے آمیزش ؛ خالص - (۲) پوری قوت کا ؛ جو پانی یا کوئی اور چیز ملاکر ہلکا نہ کیا گیا ہو -

*Undimmed* : جو دھندلا یا ماند نہ ہوا ہو -

*Undiplomatic* : خلاف حکمت عملی ؛ خلاف مصلحت ؛ موقع شناسی کے خلاف -

*Undirected* : (۱) بے رہنمائی ؛ بے اصول - (۲) بے پتہ لکھا ہوا ( خط وغیرہ ) -

*Undiscerned* : (۱) بے دیکھا ؛ نظر سے مخفی ؛ جس پر نظر نہ پڑے - (۲) بے سمجھا ؛ جو سمجھ میں نہ آیا ہو -

*Undiscerning* : (۱) کم نظر ؛ کم بین - (۲) نافہم؛ بے ادراک؛ بے بصیرت ؛ حق و باطل میں تمیز نہ کرنے والا ؛ بے امتیاز- (۳) بھدی عقل کا؛ موٹی سمجھ کا -

*undiscerningly* : کم نظری سے ؛ نافہمی سے ؛ بے بصیرتی سے -

*Undischarged* : (۱) بے تعمیل ، بے ادا ؛ جو عمل میں نہ آیا ہو یا ادا نہ ہوا ہو - (۲) جوذمہ‌داری سے بری نہ ہوا ہو؛ غیر سبک دوش - (۳) بے چلی ہوئی ( بندوق ) -

*Undisciplined* : (۱) بے اصول ؛ بے تربیت ؛ غیر تربیت یافتہ - ( ۲ ) فوجی تربیت سے محروم ؛ بے قاعدہ ؛ غیر قواعد داں - ( ۳ ) جو احکام یا ضابطے کی پابندی کا عادی نہ ہو؛ بے ضبط ؛ بےضابطہ-

*Undisclosed* : غیر فاش؛ مخفی؛ چھپا ہوا؛ جو ظاہر نہ ہوا ہو-

*Undiscomfited* : غیر شکست یافتہ ؛ غیر مغلوب -

*Undisconcerted* : غیر مضطرب؛ مطمئن؛ جو بد حواس نہ ہوا ہو-

*Undiscoverable* : نا قابل انکشاف ؛ نا قابل دریافت -

*undiscoverably* : نا قابل انکشاف طور پر -

*Undiscovered* : غیر دریافت شدہ؛ غیر منکشف؛ مخفی؛ نا معلوم -

*Undiscriminating* : (۱) جس میں فرق یا تمیز نہ ہو ؛ بے تفریق - (۲) فرق نہ کرنے والا ؛ تمیز نہ کرنے والا - (۳) قوت تمیز یا قوت تنقید سے محروم ؛ نا شناس - (۴) غیر ناقدانہ؛ ناشناسانہ -

*undiscriminatingly* : (۱) بلا امتیاز ؛ بلا تفریق - (۲) غیر ناقدانہ یا ناشناسانہ طور پر -

*Undiscussed* : بے بحث ؛ بے مباحثہ ؛ جس پر بحث یا مباحثہ نہ ہوا ہو -

*Undisguised* : (۱) بے بہروپ ؛ جس نے بھیس نہ بدلا ہو - (۲) کھلا ہوا ؛ صریحی ؛ صاف -

*undisguisedly* : (۱) بغیر بھیس بدلے - (۲) کھلم کھلا ؛ صاف صاف؛ صریحی طور پر -

*Undismayed* : (۱) غیر دہشت زدہ ؛ غیر خوف زدہ - (۲) غیر مایوس ؛ جس نے ہمت نہ ہاری ہو -

*Undispelled* : غیر زائل ؛ جو دور یا زائل نہ ہوا ہو -

*Undispersed* : غیر منتشر ؛ غیر پراگندہ ؛ مجتمع ؛ یکجا -

*Undisplayed* : بن دکھایا ؛ بے اظہار ؛ جس کا اظہار یا نمائش نہ ہوئی ہو -

*Undisputed* : بے اختلاف ؛ بے نزاع ؛ جس میں نزاع یا اختلاف نہ ہو ؛ مسلمہ ؛ متفق علیہ ؛ مانا ہوا -

*Undissected* : (۱) بے تحلیل؛ بے تجزیہ - ( ۲ ) بے تشریح؛ جس پر عمل تشریح نہ ہوا ہو؛ بے چیرا پھاڑا -

*Undissembled* : بے منافقت ؛ بے ریا ؛ جس میں منافقت یا ریاکاری نہ برتی جائے ؛ کھلا ہوا ؛ صاف صاف ؛ علانیہ -

*Undissolved* : (۱) بے تحلیل؛ بے تجزیہ - ( ۲ ) غیر محلول ؛ بے حل شدہ ؛ بے گھلا - ( ۳ ) جو برخاست نہ ہوا ہو - ( ۴ ) جو ختم یا فسخ نہ کیا گیا ہو -

*Undistinguishable* : نا قابل امتیاز؛ نا قابل تمیز؛ ناقابل‌شناخت-

*undistinguishably* : نا قابل امتیاز طور پر -

*undistinguishableness* : نا قابل امتیاز ہونا -

*Undistinguished* : (۱) غیر متمیز ؛ جس میں تمیز نہ کی جائے- ( ۲ ) غیر ممتاز ؛ معمولی ؛ اوسط درجے کا -

*Undistracted* : غیر منتشر ؛ مجتمع ؛ یکسو ( طبیعت ) -

*Undistressed* : تکلیف اور رنج سے آزاد -

*Undistributed* : غیر منقسم ؛ جو تقسیم نہ ہوا ہو -

*u. middle* : ( منطق ) عدم حصر حد اوسط ؛ مغالطہ جو حد اوسط کو صغریٰ اور کبریٰ میں مختلف معنوں میں یا مختلف کمیت کے ساتھ استعمال کرنے سے پیدا ہوتا ہے -

*Undisturbed* : (۱) جو چھیڑا نہ جائے ؛ بے خلل - ( ۲ ) غیر پریشان ؛ مطمئن -

*undisturbedly* : (۱) بغیر کسی خلل کے- (۲) بغیر پریشانی کے ؛ اطمینان سے -

*Undiversified* : غیر متنوع ؛ یکساں -

*Undiverted* : (۱) غیر منحرف ؛ جو ہٹا ہوا نہ ہو - ( ۲ ) ایک نقطے پر مرکوز ؛ بغیر بٹتا ہوا ( خیال ، توجہ ) - ( ۳ ) بے تفریح ؛ جسے تفریح نہ ہوئی ہو -

*Undivided* : (۱) غیر منقسم ؛ سالم ؛ مسلم - ( ۲ ) بغیر بٹتی ہوئی؛ ایک نقطے پر مرکوز؛ پوری پوری ( توجہ ) -

*Undivorced* : (۱) غیر مطلقہ ؛ جسے طلاق نہ ملی ہو - (۲) بغیر جدا کیا ہوا -

*Undivulged* : جو افشا نہ کیا گیا ہو ؛ مخفی -

*Undomesticated* : بن سدھا یا ؛ جو پالتو نہ ہو -

*Undone* : (۱) بن کیا ؛ نا کردہ ؛ نا تمام - (۲) کھولا ہو - (۳) تباہ ؛ برباد -

*Undoubted* : غیر مشتبہ ؛ بے شبہ ؛ یقینی -

**undoubtedly**, *adv.* : بے شک ؛ بلا شبہ ؛ یقیناً -

*Undoubting* : جسے شک یا شبہ نہ ہو ؛ شبہے سے خالی -

**undoubtingly** : بغیر شبہ کیے ہوئے -

*Undraped* : (۱) غیر ملبوس ؛ ننگا - (۲) جس کے پردے وغیرہ الگ کردیے گئے ہوں ؛ پردوں سے خالی -

*Undreamed of, Undreamt-of* : (۱) جو خواب میں نہ دیکھا گیا ہو - (۲) بے شان گمان ؛ جس کا وہم و گمان بھی نہ ہو -

*Undressed* : (۱) بے کپڑوں کے ؛ ننگا ؛ شب خوابی کا لباس پہنے - (۲) بے کمایا ہوا (چمڑا) - (۳) بے مرہم پٹی ؛ (زخم) جس کی مرہم پٹی نہ ہوئی ہو -

*Undrilled* : (۱) بے سوراخ کیا ہوا ؛ بے برمایا ہوا - (۲) غیر تربیت یافتہ - (۳) غیر قواعد داں -

*Undrinkable* : غیر نوشیدنی ؛ جو پینے کے قابل نہ ہو -

*Undue* : (۱) حد سے زیادہ ؛ بے حد - (۲) نا واجب ؛ نا جائز - (۳) نا مناسب ؛ نا زیبا - (۴) غیر واجب الادا -

**unduly** : (۱) حد سے زیادہ - (۲) نا واجب طور پر ؛ نا جائز طور پر -

*Undurable* : نا پائدار ؛ نا مضبوط -

**undurably** : نا پائداری سے ؛ نا مضبوطی سے -

*Undutiful* : (۱) نا فرض شناس ؛ نا فرمان ؛ ناخلف - (۲) سر کش ؛ باغی -

**undutifully** : نا فرمانی سے ؛ سر کشی سے -

**undutifulness** : (۱) نا فرض شناسی ؛ نا فرمانی - (۲) سرکشی ؛ بغاوت -

*Undying* : (۱) غیر فانی ؛ لا زوال - (۲) دائمی ؛ مستقل -

**undyingly** : غیر فانی طور پر ؛ ہمیشہ -

*Unearned* : بے کمایا ہوا ؛ بے استحقاق حاصل کیا ہوا ؛ ناواجب -

**u. income** : بے سعی آمدنی ؛ جو سود سے یا تمسکات کے منافع وغیرہ سے حاصل ہو -

**u. increment** : بے سعی اضافہ ؛ زمین کی قیمت میں خارجی وجوہ سے اضافہ جس میں مالک کی کوشش کو دخل نہ ہو -

*Unearthly* : (۱) غیر ارضی ؛ مافوق الفطرت - (۲) پراسرار ؛ بھیانک ؛ ہیبت ناک ؛ وحشت ناک - (۳) (بول چال) بہت سویرے -

**unearthliness** : (۱) مافوق الفطرت ہونا - (۲) پراسرار ہونا ؛ بھیانک پن -

*Uneasy* : (۱) بے آرام ؛ بے کل - (۲) پریشان ؛ بے چین - (۳) تکلیف دہ ؛ پریشان کن - (۴) بے اطمینانی کا ؛ گھبراہٹ کا -

**uneasily** : (۱) بے کلی سے ؛ بے چینی سے - (۲) بے اطمینانی سے ؛ گھبراہٹ سے -

**uneasiness** : (۱) بے چینی ؛ بے کلی - (۲) بے اطمینانی ؛ گھبراہٹ -

*Uneatable* : غیر خوردنی ؛ جو کھانے کے قابل نہ ہو -

*Uneaten* : نا خوردہ ؛ بے کھایا ہوا -

*Unecclesiastical* : (۱) جسے کلیسا سے تعلق نہ ہو ؛ غیر کلیسائی - (۲) کلیسا کے اصول کے خلاف -

*Uneclipsed* : (۱) بن گہنا ؛ بے گہن ؛ بے گرہن (چاند وغیرہ) - (۲) جسے کوئی دوسری چیز ماند نہ کرسکی ہو -

*Uneconomic* : (۱) جو اصول معاشیات کے خلاف ہو - (۲) بے کفایت ؛ بے منافع - (۳) غیر کفایت شعار ؛ مسرف ؛ مسرفانہ -

**uneconomic rent** : بے منفع کرایہ ؛ جس میں مالک اور عمارت بنانے والے کی لاگت کا منافع نہ نکلتا ہو -

*Uneconomical* : (۱) غیر اقتصادی ؛ غیر معاشی - (۲) غیر کفایت شعار ؛ مسرف ؛ مسرفانہ -

*Unedified* : جسے بے اصلاح ؛ جس کی اخلاقی اصلاح نہ ہوئی ہو ؛ جسے اخلاقی فائدہ نہ پہنچا ہو -

*Unedifying* : (۱) غیر مصلحانہ ؛ اخلاقی افادے سے خالی - (۲) مضرب اخلاق -

*Unedited* : (۱) بے ترتیب و تہذیب (کتاب) - (۲) غیر شائع شدہ -

*Uneducated* : غیر تعلیم یافتہ ؛ نا تربیت یافتہ ؛ جاہل ؛ نا خواندہ ؛ ان پڑھ -

*Uneffaced* : غیر محو ؛ جو مٹا نہ ہو -

*Uneffected* : جو عمل میں نہ آیا ہو ؛ جو نافذ نہ ہوا ہو -

*Unelated* : (۱) غیر مغرور ؛ جسے غرور نہ ہو - (۲) غیر مسرور ؛ جسے خوشی نہ ہو -

*Unelected* : غیر منتخب ؛ جو منتخب نہ ہوا ہو ؛ بے انتخاب ؛ جس میں انتخاب نہ ہوتا ہو -

*Unelucidated* : غیر مشرح ؛ بے تشریح ؛ بے تفصیل -

*Unemancipated* : غیر آزاد ؛ جو معاشرتی یا ذہنی قیود سے آزاد نہ ہو -

*Unembarrassed* : (۱) غیر پریشان ؛ مطمئن ؛ مالی پریشانیوں سے آزاد - (۲) جو گھبرایا ہوا نہ ہو ؛ پرسکون ؛ با اطمینان ؛ گھبراہٹ سے خالی -

*Unemotional* : (۱) غیر جذبات پسند ؛ جو جذبات سے کم متاثر ہو اور ان کا اظہار کم کرے ؛ ٹھنڈا - (۲) غیر جذبات انگیز ؛ جس سے جذبات زیادہ متاثر نہ ہوں ؛ جذبات سے خالی -

**unemotionally** : ٹھنڈے طریقے سے ؛ بغیر جذبات کا اظہار کیے یا اثر لیے ؛ بغیر جذبات کو متاثر کیے -

*Unemphatic* : بے تاکید ؛ بے زور ؛ جس میں تاکید یا زور نہ ہو -

**unemphatically** : بغیر تاکید یا زور کے -

*Unemployable a. & n.* : (۱) بے مصرف ؛ نا قابل استعمال - (۲) نا قابل ملازمت -

*Unemployed* : (۱) غیر مصروف ؛ خالی - (۲) جو کسی مفید کام میں نہ لگایا گیا ہو ؛ بے کار - (۳) بے روزگار -

**the unemployed** : کسی ملک کے بے روزگاروں کی مجموعی تعداد -

*Unemployment* : (۱) غیر مصروف ہونا - (۲) بے روزگاری -

**u. benefit** : وظیفہ جو قانون بیمہ کے ذریعے بے روزگاروں کو ملتا ہے ؛ بے روزگاری کا وظیفہ -

*Unempowered* : غیر مختار ؛ غیر مجاز -

*Unenclosed* : (۱) بے گھیرا ھوا ؛ بے احاطہ - (۲) غیر ملفوف -

*Unencumbered* : (۱) بار سے آزاد ؛ مزاحمت یا رکاوٹ سے آزاد - (۲) بے بار ؛ وہ جائداد جو قرض رھن وغیرہ ھر قسم کے بار سے آزاد ھو -

*Unendangered* : جو خطرے میں نہ ھو یا نہ ڈالا گیا ھو ؛ خطرے سے خالی ؛ خطرے سے آزاد -

*Unending* : (۱) لامتناھی ؛ لازوال- (۲) دائمی ؛ مسلسل؛ مستقل-

*unendingly* : (۱) لامتناھی طور پر ؛ لازوال طور پر - (۲) مسلسل طور پر ؛ ھمیشہ -

*unendingness* : (۱) لامتناھیت ؛ بے زوالی - (۲) مسلسل چلا جانا ؛ طوالت -

*Unendorsed* : غیر مصدقہ ؛ بے تصدیق ظہری ؛ جس کی پشت پر دستخط یا تصدیق نہ ھو -

*Unendowed* : (۱) جسے عطا نہ ھوئی ھو ؛ محروم ( کسی صفت سے ) - (۲) غیر موقوفہ ؛ بے اوقات ؛ جائداد جس کا کوئی حصہ وقف نہ ھو -

*Unendurable* : نا قابل برداشت -

*unendurably* : نا قابل برداشت طور پر -

*Unenforced* : غیر نافذ ؛ بے عمل در آمد ؛ جس کا نفاذ نہ ھو یا جس پر عمل در آمد نہ ھو -

*Unenfranchised* : ووٹ سے محروم ؛ حق رائے دھندگی سے محروم -

*Unengaged* : (۱) غیر مصروف ؛ خالی - ( ۲ ) غیر ملازم ؛ بے کار - (۳) جس کی منگنی نہ ھوئی ھو ؛ بے منگنی -

*Un-English* : غیر انگریزی ؛ انگریزوں کی سیرت یا طریقے سے مختلف یا اس کے مخالف ؛ انگریزی زبان سے مختلف یا اس کے اصول کے مخالف -

*Unenjoyable* : بے لطف ؛ بے حظ ؛ جس سے لطف یا حظ نہ حاصل کیا جا سکے -

*Unenlightened* : غیر روشن خیال ؛ تاریک خیال -

*Unenrolled* : (۱) جس کا نام رجسٹر میں درج نہ ھوا ھو- ( ۲ ) جو بھرتی نہ ھوا ھو -

*Unenslaved* : جو غلام نہ بنایا گیا ھو ؛ غلامی سے محفوظ -

*Unenterprising* : (۱) بے حوصلہ ؛ بے من چلا ؛ جسے نئے کاموں کا حوصلہ نہ ھو - (۲) غیر مہم جو ؛ جسے مہمات کے انجام دینے کا شوق نہ ھو -

*unenterprisingly* : بے حوصلگی سے -

*unenterprisingness* : (۱) بے حوصلگی ؛ بے من چلا پن ؛ من چلے پن سے خالی ھونا - (۲) غیر مہم جوئی -

*Unentertaining* : بے لطف ؛ غیر دلچسپ ؛ خشک -

*unentertainingly* : غیر دلچسپ یا خشک طور پر ؛ بے لطفی کے ساتھ -

*unentertainingness* : غیر دلچسپ ھونا ؛ بے لطفی ؛ خشکی -

*Unenthusiastic* : سرد مہر ؛ بے جوش ؛ سرد مہری کا ؛ جوش سے خالی -

*Unenumerated* : (۱) غیر شمار کردہ - (۲) جو نام بنام نہ گنائے گئے ھوں ؛ جو ایک ایک کرکے نہ بتائے گئے ھوں ؛ بے تفصیل -

*Unenviable* : نا قابل رشک -

*unenviably* : ناقابل رشک طور پر -

*Unenvied* : غیر محسود ؛ جس پر کوئی حسد یا رشک نہ کرتا ھو -

*Unequable* : غیر مساوی ؛ بے ھموار -

*Unequal* : (۱) غیر مساوی ؛ جو برابر نہ ھو ( قد و قامت ، قابلیت وغیرہ ) - (۲) نا ھموار ؛ جس کا ھر حصہ ایک سا نہ ھو - (۳) قابلیت نہ رکھنے والا (کسی کام کی ) ؛ جس کے بس کا نہ ھو (کوئی خاص کام) *(u. to the task)* -

*unequally* : غیر مساوی طور پر -

*Unequalled* : جس کا کوئی مقابل نہ ھو ؛ بے ھمتا ؛ بے ھمسر ؛ بے مثل ؛ بے نظیر -

*Unequipped* : بے ساز و سامان ؛ (کسی چیز کے) لوازمات سے خالی -

*Unequivocal* : (۱) جو دو رخی یا دو فصلی نہ ھو - (۲) غیر مبہم ؛ بالکل واضح ؛ بالکل صاف ؛ جس میں غلط فہمی کی گنجائش نہ ھو -

*unequivocally* : (۱) بغیر دو رخی یا دو فصلی باتوں کے - (۲) غیر مبہم طور پر ؛ واضح طور پر ، صاف صاف -

*unequivocalness* : (۱) دو رخی یا دو فصلی نہ ھونا - (۲) غیر مبہم ھونا ؛ صاف ھونا -

*Unerased* : بے مٹایا ھوا ؛ جو رگڑ کر مٹایا نہ گیا ھو -

*Unerring* : بے خطا ؛ حکمی ؛ جو کبھی خطا نہ کرے *( u. aim, u. judgement )* -

*unerringly* : بے خطا طریقے سے ؛ حکمی طور پر -

*unerringness* : بے خطا ھونا ؛ حکمی ھونا -

*Unescapable* : (۱) نا قابل فرار - ( ۲ ) ناگزیر ؛ جس سے بچنا نا ممکن ھو -

*Unespied* : بے دیکھا ھوا ؛ جو نظر نہ آیا ھو -

*Unessayed* : (۱) جس کی کوشش نہ کی گئی ھو - (۲) بے جانچا ھوا ؛ بے پرکھا ھوا -

*Unessential, a. & n.* : (۱) غیر ذاتی ؛ غیر اصلی ؛ جو اصل سے یا ذات سے متعلق نہ ھو - (۲) غیر لازمی ؛ جو نا گزیر نہ ھو - (۳) غیر اھم ؛ غیر ضروری ؛ ضمنی ؛ جزوی - (۴) ضمنی یا جزوی چیز -

*Unestablished* : (۱) غیر قائم ؛ غیر مستحکم ؛ جو قائم یا مستحکم نہ ھوا ھو - (۲) غیر مسلمہ ؛ جو پوری طرح تسلیم نہ کیا گیا ھو -

*Unestimated* : غیر تخمینہ شدہ ؛ بے تخمینہ -

*Unestranged* : جو بیگانہ نہ ھوا ھو -

*Unevangelical* : (۱) غیر انجیلی ؛ جو انجیل میں نہ ھو- (۲) خلاف انجیل ؛ خلاف تعلیم انجیل - (۳) خلاف اعتقادیت ؛ اس نظریے کے خلاف کہ نجات صرف عقیدے یا ایمان پر منحصر ھے -

*Unevaporated* : بے تبخیر ؛ جس کی تبخیر نہ ھوئی ھو ؛ جو بھاپ بناکر اڑایا نہ گیا ھو -

*Uneven* : (۱) غیر مسطح ؛ اونچا نیچا - (۲) نا ھموار ؛ جو یکساں نہ ھو ؛ جس میں یکسانی یا اعتدال نہ ھو - (۳) طاق -

*unevenly* : (۱) غیر مسطح حالت میں - (۲) ناھموار طور پر - (۳) غیر مساوی طور پر -

*Unevenness* : نا ھمواری -

*Uneventful* : اھم واقعات سے خالی -

*Uneventfully* : بغیر اھم واقعات کے -

*Unexamined* : بے جانچا ھوا ؛ بے پرکھا ھوا ؛ بے پڑتال ؛ بے امتحان-

*Unexampled* : بے مثل ؛ بے نظیر ؛ عدیم المثال -

*Unexcelled* : جس پر کسی کو سبقت نہ ھو ؛ سب پر فائق -

*Unexceptionable* : (۱) ناقابل اعتراض- (۲) بےعیب ؛ بے نقص ؛ مکمل-

*unexceptionably* : ناقابل اعتراض طور پر؛ بے عیب طریقے سے -

*unexceptionableness* : نا قابل اعتراض ہونا ؛ بے عیبی -

***Unexcised*** : چنگی یا تہ بازاری سے مستثنیٰ ؛ محصول آبکاری سے مستثنیٰ -

***Unexclusive*** : غیر مختص؛ غیر مخصوص؛ جس میں دوسروں کی بھی شرکت ہو -

*unexclusively* : غیر مختص طور پر؛ غیر مخصوص طور پر -

***Unexecuted*** : (۱) بے تعمیل؛ جس کی تعمیل نہ ہوئی ہو - (۲) بے تکمیل؛ جس کی قانونی تکمیل (دستخط وغیرہ) نہ ہوئی ہو -

***Unexemplified*** : جس کی مثال نہ دی گئی ہو -

***Unexercised*** : (۱) بے عمل میں لایا ہوا ؛ بے برتا ہوا - (۲) بے مشق؛ بے ورزش؛ مشق یا ورزش سے محروم -

***Unexhausted*** : (۱) بے تھکا؛ ہنوز تازہ دم - (۲) جو ابھی ختم نہ ہوا ہو ؛ جو پوری طرح صرف نہ ہوا ہو ؛ جس میں ہنوز قوت باقی ہو -

***Unexpensive*** : غیر قیمتی؛ کم خرچ؛ سستا ؛ ارزاں -

***Unexpected*** : غیر متوقع؛ خلاف توقع؛ ناگہانی؛ اچانک -

*unexpectedly* : غیر متوقع طور پر؛ توقع کے خلاف ؛ اچانک طور پر ؛ ناگاہ -

*unexepectedness* : خلاف توقع یا اچانک ہونا -

***Unexpiated*** : جس کا کفارہ نہ ادا کیا گیا ہو -

***Unexpired*** : غیر منقضی؛ جس کا کچھ حصہ باقی ہے، جس کی میعاد پوری نہیں ہوئی -

***Unexplained*** : (۱) بے سمجھایا ہوا - (۲) غیر موجہ ؛ غیر مصرح؛ جس کی توجیہ یا تصریح نہ ہوئی ہو - (۳) بے معذرت ؛ جس کی معذرت نہ ہوئی ہو -

***Unexplored*** : (۱) غیر متحقق؛ نا معلوم - (۲) جس کے جغرافی حالت کی تفتیش و تحقیق نہ ہوئی ہو -

***Unexposed*** : (۱) غیر فاش؛ چھپا ہوا ؛ مخفی؛ ڈھکا ہوا - (۲) روشنی سے محفوظ - (۳) ہوا سے محفوظ؛ خطرے سے محفوظ -

***Unexpounded*** : غیر مشرح؛ بے تشریح؛ بے تفسیر؛ جس کی تشریح یا تفسیر نہ ہوئی ہو -

***Unexpressed*** : (۱) بے پیلا یا دبایا ہوا - (۲) بے ظاہر کیا ہوا؛ بے تصریح؛ بے اظہار؛ غیر مذکور -

***Unexpurgated*** : بے تخریج؛ کتاب جس میں سے قابل اعتراض باتیں خارج نہ کردی گئی ہوں -

***Unextended*** : (۱) بے پھیلا ہوا - (۲) جس میں توسیع یا اضافہ نہ ہوا ہو - (۳) بے ابعاد؛ بے جسامت ؛ جو ابعاد ثلاثہ یا جسامت نہ رکھتا ہو -

***Unfadable*** : جو کبھی نہ مٹے ؛ ان مٹ ؛ لازوال؛ دائمی -

***Unfading*** : (۱) کبھی نہ مٹنے والا ؛ ان مٹ ؛ لازوال ؛ دائمی - (۲) کبھی نہ مرجھانے والا -

*unfadingly* : (۱) لازوال طور پر - (۲) بے مرجھائے ہوئے -

*unfadingness* : بے زوالی ؛ بقائے دوام -

***Unfailing*** : (۱) حکمی ؛ بے خطا ؛ یقینی - (۲) جو کبھی ختم نہ ہو ؛ غیر محدود؛ بےانتہا - (۳) جو کبھی دغا نہ دے، نہایت وفادار -

*unfailingly* : (۱) حکمی طور پر - (۲) اس طرح کہ کبھی ختم نہ ہو - (۳) نہایت وفاداری سے -

*unfailingness* : (۱) حکمی یا یقینی ہونا - (۲) غیر محدود ہونا - (۳) انتہائی وفاداری -

***Unfair*** : (۱) غیر منصف ؛ بے انصاف - (۲) دھاندلی کرنے والا ( *U. player* ) - (۳) ناواجب ؛ بے جا ( *U. advantage* ) -

*unfairly* : غیر منصفی سے ؛ بے انصافی سے ؛ دھاندلی سے ؛ ناواجب یا بے جا طور پر -

*unfairness* : بے انصافی ؛ دھاندلی ؛ ناواجب یا بے جا ہونا -

***Unfaithful*** : (۱) بیوفا ؛ نمک حرام - (۲) غیر مخلص ؛ جھوٹا ؛ بے وفا - (۳) شرائط نکاح کی خلاف ورزی کرنے والا ؛ بے وفا ؛ بدکاری کا مرتکب ( *U. wife, husband* ) - (۴) غیر مطابق اصل ؛ ناقص ؛ غلط ( *U. picture, description* ) -

*unfaithfully* : (۱) نمک حرامی سے؛ بے وفائی سے - (۲) اس طرح کہ اصل کے مطابق نہ ہو ؛ ناقص طور پر -

*unfaithfulness* : (۱) نمک حرامی ؛ بے وفائی - (۲) غیر مطابق اصل ہونا ؛ ناقص یا غلط ہونا -

***Unfaltering*** : (۱) نہ ڈگمگانے والا ؛ سچا ( قدم ) - (۲) نہ لرزنے والی ، ہموار ، یکساں ( آواز ) - (۳) نہ جھپکنے والی ، جمی ہوئی ( نظر ) - (۴) ( مجازاً ) مستحکم ؛ مصمم ؛ مستقیم ؛ استوار ؛ پکا -

*unfalteringly* : مضبوطی سے ؛ مصمم طور پر ؛ استقامت سے -

***Unfamiliar*** : (۱) بے جانا بوجھا ؛ غیر مانوس ؛ اجنبی - (۲) ( *with* کے ساتھ ) ناواقف ؛ ناآشنا ؛ بیگانہ -

*unfamiliarity* : (۱) غیرمانوس ہونا ؛ اجنبیت - (۲) ناواقفیت -

*unfamiliarly* : (۱) غیر مانوس طور پر ؛ اجنبیت کے ساتھ - (۲) ناواقفیت کے انداز سے -

***Unfashionable*** : شوقین مزاجوں کے طرز کے خلاف ؛ اہل فیشن کے طرز کے خلاف ؛ خلاف فیشن -

*unfashionably* : خلاف فیشن طریقے سے -

*unfashionableness* : خلاف فیشن ہونا -

***Unfashioned*** : (۱) غیر متشکل ؛ جس کی تشکیل نہ ہوئی ہو - (۲) بے شکل ؛ بے ڈول ؛ ان گھڑ -

***Unfastened*** : جو بند نہ ہو ؛ کھلا ہوا -

***Unfathered*** : (۱) ( شعر ) بے باپ کا - (۲) ( مجازاً ) لاوارث ؛ ( نظریہ وغیرہ ) جس کی تصنیف کا مصنف خود اقرار نہ کرے -

***Unfatherly*** : غیر پدرانہ ؛ جو باپ کے شایان شان نہ ہو ؛ شفقت پدری کے منافی ؛ سخت بیرحمانہ -

***Unfathomable*** : (۱) اتھاہ ؛ جس کی تھاہ نہ ملے - (۲) ناقابل ادراک ؛ ناقابل فہم ؛ ناقابل حل ( *u. mystery* ) -

*unfathomably* : (۱) اس طرح کہ تھاہ نہ ملے - (۲) ناقابل ادراک طور پر ؛ ناقابل حل طور پر -

***Unfathomed*** : (۱) جس کی تھاہ دریافت نہ کی گئی ہو - (۲) جس کا ادراک نہ کیا گیا ہو؛ جس کا حل دریافت نہ ہوا ہو -

***Unfavourable*** : نا موافق ؛ ناساز گار ؛ مخالف -

*unfavourably* : نا موافق یا نا ساز گار طور پر ؛ خلاف -

*unfavourableness* : نا موافق ہونا ؛ نا ساز گاری ؛ مخالف ہونا -

***Unfeasible*** : ناقابل عمل -

***Unfed*** : (۱) بے غذا ؛ بے کھلایا ہوا ؛ جسے غذا نہ پہنچائی جائے -

(۲) بے غذا ؛ بے رسد ( مشین وغیرہ ) ؛ جس کے چلانے کا سامان بہم نہ پہنچایا گیا ہو -

*Unfeed* : جسے فیس نہ دی گئی ہو -

*Unfeeling* : (۱) بے حس ؛ احساس سے خالی ؛ بے احساس - (۲) سخت دل ؛ سنگ دل؛ بے درد -

*unfeelingly* : بے حسی سے ؛ سخت دلی سے ؛ سنگ دلی سے؛ بے دردی سے -

*unfeelingness* : بے حسی ؛ سنگ دلی ؛ بے دردی -

*Unfeigned* : بے تصنع؛ بے بناوٹ؛ سچا ؛ سچ مچ کا؛ حقیقی؛ واقعی -

*unfeignedly* : بغیر تصنع کے؛ سچ مچ ؛ درحقیقت -

*Unfelt* : غیر محسوس ؛ نا معلوم -

*Unfeminine* : خلاف نسائیت؛ عورتوں کی سیرت یا طریقے کے خلاف -

*Unfermented* : (۱) بے خمیر؛ جس کا خمیر نہ اٹھایا گیا ہو - (۲) بے ہیجان ؛ جس میں ہیجان نہ پیدا کیا گیا ہو -

*Unfertilized* : (۱) جو زر خیز یا قابل کاشت نہ بنایا گیا ہو - (۲) ( نباتیات ) غیر مزدوج ؛ جو بارور نہ بنایا گیا ہو -

*Unfettered* : (۱) ( بیڑیوں سے ) رہا کیا ہوا - (۲) خیال اور عمل میں آزاد ؛ بے قید ؛ آزادانہ -

*Unfigured* : بے تمثال ؛ بے تصویر؛ جس پر تصویریں نہ بنی ہوں -

*Unfilial* : جو بیٹے کے لیے سزاوار نہ ہو؛ ناخلفی کا ؛ ناخلفانہ -

*unfilially* : نا خلفی کے طور پر ؛ ناخلفی سے -

*Unfilled* : بغیر بھرا ہوا ؛ خالی -

*Unfiltered* : بے تقطیر ؛ (پانی) جو ٹپکا کر صاف نہ کیا گیا ہو -

*Unfinished* : غیر مکمل؛ ناتمام ؛ ادھورا ؛ نامکمل؛ ناقص -

*Unfit* : (۱) غیر تندرست ؛ غیر صحیح الجسم ؛ غیر صحیح الدماغ؛ جس میں کوئی جسمانی یا دماغی نقص ہو - (۲) ناقابل؛ نااہل؛ ناموزوں ؛ نامناسب -

*u. for a doctor* : ڈاکٹری کے لیے ناموزوں -

*unfitly* : ناموزوں یا نامناسب طور پر -

*unfitness* : (۱) غیر تندرست ؛ غیر صحیح الجسم ؛ غیر صحیح الدماغ ہونا - (۲) نا قابلیت ؛ نا اہلی ؛ نا موزونی ؛ نا مناسب ہونا -

*unfitting* : نا موزوں ؛ نا مناسب ؛ نا زیبا ؛ نا سزاوار -

*unfittingly* : نا موزوں طور پر ؛ نا زیبا طور پر -

*Unfixed* : (۱) ڈھیلا ؛ اکھڑا ہوا ؛ الگ - (۲) غیر معین -

*Unflagging* : (۱) نڈھال نہ ہونے والا ؛ ڈھیلا یا سست نہ ہونے والا - (۲) کم نہ ہونے والا ؛ سست نہ پڑنے والا ؛ ان تھک -

*Unflattering* : (۱) غیر خوشامدانہ ؛ خوشامد سے پاک- (۲) کھرا ؛ جس میں تالیف قلوب یا دلجوئی مد نظر نہ ہو - (۳) ناگوار مگر سچا -

*unflatteringly* : بغیر خوشامد کے ؛ کھرے طریقے سے ؛ ناگوار سچائی سے -

*Unflavoured* : بے مہک ؛ جس میں مہک نہ پیدا کی گئی ہو -

*Unfledged* : (۱) جس کے پر اچھی طرح نہ نکلے ہوں - (۲) ( مجازاً ) جس نے پوری طرح نشو و نما نہ پائی ہو؛ غیر پختہ ؛ خام ؛ ناقص ؛ نا تمام ؛ نا مکمل -

*Unfleshed* : ( تلوار ) جو ہنوز خون میں ڈبوئی نہ گئی ہو؛ جو ابھی لڑائی میں استعمال نہ ہوئی ہو ؛ خون نا دیدہ -

*Unflinching* : (۱) بے جھجک- (۲) مصمم؛ استوار؛ مستقل؛ مضبوط -

*unflinchingly* : (۱) بے جھجک طریقے سے - (۲) مضبوطی سے؛ استقلال سے -

*Unfordable* : غیر پایاب ؛ ( دریا ) جسے چل کر عبور نہ کر سکیں -

*Unforeseen* : ( ۱ ) نا معلوم ؛ جو پہلے سے معلوم نہ ہو - (۲) غیر متوقع -

*Unforgettable* : ناقابل فراموشی ؛ جسے کبھی نہ بھول سکیں -

*Unforgivable* : نا قابل معافی ؛ نا قابل عفو ؛ نا قابل در گذر -

*Unforgiven* : غیر معاف شدہ ؛ بے بخشا ہوا -

*Unforgiving* : معاف نہ کرنے والا ؛ غیر عفو پسند ؛ کینہ پرور -

*unforgivingly* : غیر عفو پسندی سے ؛ کینہ پروری سے -

*unforgivingness* : غیر عفو پسندی ؛ کینہ پروری -

*Unforgotten* : غیر فراموش ؛ بے بھولا ہوا ؛ جو یاد ہو -

*Unformed* : (۱) غیر متشکل ؛ بے شکل - (۲) نا مکمل ؛ ادھورا - (۳) غیر تربیت یافتہ -

*Unformulated* : غیر منضبط ؛ جس نے ضابطے یا اصول کی صورت نہ اختیار کی ہو -

*Unfortified* : غیر مستحکم ؛ غیر قلعہ بند ؛ جس میں قلعہ بندی یا کسی قسم کے فوجی استحکامات نہ ہوں -

*Unfortunate a. & n.* : (۱) بد قسمت؛ بد نصیب - (۲) افسوسناک- (۳) نا کام - (۴) بد قسمتی کا ؛ نا مبارک - (۵) بد نصیب شخص- (۶) کسبی ؛ فاحشہ عورت -

*unfortunately* : (۱) بد قسمتی سے - (۲) ناکامی سے -

*Unfounded* : (۱) بے بنیاد ؛ بے اصل؛ سراسر غلط- (۲) غیر قائم شدہ-

*Unfrequented* : بے آمد و رفت ؛ سونا -

*Unfriended* : (۱) جس کا کوئی دوست نہ ہو - (۲) بے یار و مددگار -

*Unfriendly* : (۱) بے مروت ؛ نا مہربان- (۲) مخالف؛ مخالفانہ -

*unfriendliness* : (۱) بے مروتی ؛ نا مہربانی- (۲) مخالفت -

*Unfruitful* ( -ly, -ness ) لا حاصل -

*Unfulfilled* : (۱) جو پورا نہ ہوا ہو ؛ بے اصول ؛ غیر حاصل - (۲) نا کام ( *u. hopes* ) -

*Unfunded* : قابل واپسی ( سرکاری قرضہ ) -

*Unfurnished* : بے ساز و سامان ؛ بے فرنیچر -

*Unfused* : (۱) بے پگھلا ہوا ؛ جو شدت حرارت سے پگھلا نہ ہو - (۲) نا آمیختہ ؛ وہ چیزیں جو ملا کر ایک نہ کردی گئی ہوں - (۳) (برقیات) بے جلا ہوا ؛ تارجو برقی رو کی شدت سے جلا نہ ہو- (۴) بے فتیلہ لگایا ہوا ؛ جس میں فتیلہ نہ لگایا گیا ہو -

*Ungainly* : بھنگم ؛ بھدا ؛ بے ڈول -

*ungainliness* : بھنگم پن ؛ بھدا پن -

*Ungallant* : غیر زن نواز؛ جو عورتوں کی زیادہ خاطر نہ کرتا ہو-

*ungallantly* : غیر زن نوازانہ طور پر -

*Ungalvanized* : جس میں کیمیاوی برق نہ پیدا کی گئی ہو

- ( *u. version, report etc.* )

*Ungarbled* : بے مسخ کیا ہوا؛ بے تلبیس؛ بے تحریف؛ صحیح؛ سچا-

*Ungarnered* : جو گودام میں اکٹھا نہ کیا گیا ہو ؛ جس کا ذخیرہ نہ جمع کیا گیا ہو -

*Ungarnished* : (۱) بے سجائی ہوئی ( کھانے کی پلیٹ وغیرہ ) -

(۲) بے آرائش ؛ سادہ -

***Ungauged*** : بے ناپا ہوا؛ بے پیمائش -

***Ungenerous*** : (۱) غیر فیاض ؛ بخیل ؛ غیر فیاضانہ - (۲) غیر عالی ظرف؛ غیر شریف النفس ؛ غیر کریم النفس ؛ کم ظرف ؛ کم ظرفی کا - (۳) غیر فراخ دل؛ تنگ دل ؛ تنگ نظر -

***Ungenerously*** : کنجوسی سے ؛ کم ظرفی سے ؛ تنگ دلی سے ؛ تنگ نظری سے -

***Ungenial*** : (۱) غیر صحت بخش ؛ ناخوشگوار - (۲) غیر خوش مزاج ؛ غیر ملنسار؛ خشک ؛ روکھا؛ اکل کھرا -

***Ungenteel*** : (۱) غیر رئیسانہ - (۲) جو ٹھاٹ کا یا ٹھسے کا نہ ہو ؛ گھٹیا- (۳) غیر طرح دار؛ جوخوش پوشاک یا سجیلا نہ ہو-

***ungenteelly*** : غیر رئیسانہ ' بغیر ٹھاٹ کے؛ گھٹیا طریقے سے ؛ غیر طرح داری سے -

***Ungentle*** : اکھڑ ؛ سخت مزاج ؛ کھرا ؛ بد تہذیب ؛ سختی کا ؛ کھرے پن کا ؛ بد تہذیبی کا -

***ungentleness*** : اکھڑ پن؛ سخت مزاج ؛ کھرا پن؛ بد تہذیبی -

***ungently*** : اکھڑ پن سے ؛ درشتی سے؛ کھرے طریقے سے ؛ بد تہذیبی سے -

***Ungentlemanly*** : (۱) غیر شریف ؛ بد تہذیب - (۲) غیر شریفانہ؛ بد تہذیبی کا ؛ بیہودہ -

***ungentlemanliness*** : غیر شریف ہونا ؛ بد تہذیبی؛ بیہودگی -

***Unglazed*** : (۱) بے شیشے کا ؛ جس میں شیشے نہ لگے ہوں - (۲) بے روغن ؛ جس پر شیشے کا روغن نہ ہو - (۳) بے چمکایا ہوا ( چمڑا ' کپڑا ) -

***Unglutted*** : غیر پر شکم ؛ جسے ٹھونس کر کھلایا نہ ہو -

***Ungodly*** : غیرخدا پرست؛ نا خدا ترس؛ بےدین؛ بد عمل؛ بداعمال-

***ungodily*** : نا خدا ترسی سے ؛ بے دینی سے -

***ungodliness*** : نا خدا ترسی ؛ بے دینی ؛ بد اعمالی -

***Ungovernable*** : (۱) نا قابل ضبط ؛ جو ضبط نہ ہوسکے ؛ شدید ؛ بے لگام - (۲) سرکش ؛ بے قابو -

***ungovernably*** : (۱) نا قابل ضبط طریقے سے ؛ شدت سے - (۲) سرکشی سے -

***Ungraceful*** : غیر خوشنما ؛ غیر خوش ادا ؛ بد زیب ؛ بھدا ؛ بھونڈا ؛ بد نما -

***ungracefully*** : بد نما طریقے سے ؛ بھدے طریقے سے - بھونڈے طریقے سے -

***ungracefulness*** : بد زیبی ؛ بد نمائی ؛ بھدا پن ؛ بھونڈاپن -

***Ungracious*** : (۱) غیر شفیق ؛ غیر خوش خلق ؛ بے مہر ؛ کھرا ؛ کج خلق - (۲) غیر شفقت آمیز؛ کج خلقی کا ؛ کھرے پن کا -

***ungraciously*** : بے مہری سے؛ کج خلقی سے؛ کھرے پن سے -

***ungraciousness*** : بے مہری ؛ کج خلقی ؛ کھرا پن

***Ungraduated*** : غیر درجہ وار ؛ بے تدریج؛ جو درجوں میں تقسیم نہ ہو ؛ جو درجہ بدرجہ رکھا گیا ہو -

***Ungrammatical*** : قواعد صرف و نحو کے خلاف ؛ نحو کی رو سے غلط -

***ungrammatically*** : نحو کی رو سے غلط طریقہ پر -

***Ungrateful*** : (۱) ناشکرا ؛ احسان فراموش - (۲) محنت برباد؛ جس میں محنت کے مقابلے میں نتیجہ کچھ نہ ہو ؛ صبر آزما؛ دقت طلب؛ ناگوار (*u. task*) -

***ungratefully*** : ناشکری سے؛ احسان فراموشی سے -

***Ungrounded*** : (۱) بے بنیاد؛ غلط - (۲) غیر مدلل -

***Ungrudging*** : بے دریغ؛ دل کھول کر ( *u. support* ) -

***Unguarded*** : خلاف احتیاط ؛ بے احتیاطی کا ؛ ناعاقبت اندیشی کا -

***in an u. moment*** : غفلت یا بے احتیاطی کی حالت میں -

***Unguardedly*** : بے احتیاطی سے ؛ بے سوچے سمجھے ؛ ناعاقبت اندیشی سے -

***Unhackneyed*** : غیر پا مال؛ غیر فرسودہ ؛ اچھوتا ( خیال' فقرہ ' استعارہ وغیرہ ) -

***Unhallowed*** : غیر متبرک؛ غیر مقدس؛ ناپاک؛ خبیث (روح وغیرہ) -

***Unhampered*** : بے مزاحمت؛ بے رکاوٹ؛ آزادانہ -

***Unhandsome*** : (۱) غیر حسین؛ بد صورت - (۲) غیر عالی ظرفانہ ؛ کم ظرفی کا ؛ غیر شریفانہ؛ کج خلقی کا ( برتاؤ وغیرہ ) -

***unhandsomely*** : کم ظرفی سے ؛ غیر شریفانہ طور پر ؛ کج خلقی سے -

***unhandsomeness***: بد صورت؛ کم ظرفی -

***Unhandy*** : (۱) غیر سبک ؛ برتنے میں مشکل ؛ بھاری؛ بھنگم؛ بے ڈول - (۲) غیر سبک دست؛ بد سلیقہ -

***unhandily*** : بھنگم طور سے؛ بد سلیقگی سے ؛ بھدے طریقے سے -

***unhandiness*** : (۱) بھاری پن؛ بھنگم پن - (۲) بد سلیقگی -

***Unhanged*** : (۱) بے لٹکایا ہوا - (۲) پھانسی سے بچا ہوا ( *the greatest criminal u.* ) -

***Unhappy*** : (۱) ناشاد ؛ غمگین؛ رنجیدہ - (۲) مصیبت زدہ ؛ آفت زدہ ؛ بد بخت ؛ کم بخت ؛ بد قسمت - (۳) مصیبت ناک ؛ مصیبت کی ؛ تکلیف کی (زندگی وغیرہ)- (۴) نا مبارک؛ منحوس- (۵) بے موقع؛ بے محل (*u. remark*) -

***unhappily*** : (۱) بدقسمتی سے -(۲) ناشاد رہ کر ؛ رنج و الم کے ساتھ -

***unhappiness*** : (۱) ناشاد ہونا ؛ غم گینی - (۲) رنج و الم - (۳) مصیبت ناک ہونا - (۴) مصیبت

***Unharmed*** : (۱) نقصان سے محفوظ - (۲) صحیح سالم -

***Unhatched*** : (۱) بے سیا ہوا ( انڈا ) - (۲) جو انڈے سے نہ نکلا ہو - (۳) ( تدبیر وغیرہ ) جو گھڑی نہ گئی ہو - (۴) بے جدول؛ جس پر متوازی خطوط نہ کھنچے ہوں -

***Unhealthful*** : (۱) غیر صحت بخش ؛ مضر صحت - (۲) مخرب اخلاق -

***unhealthfully*** : مضرصحت طریقے سے ؛ مخرب اخلاق طریقے سے-

***unhealthfulness*** : (۱) مضر صحت ہونا - (۲) مخرب اخلاق ہونا -

***Unhealthy*** : (۱) غیر تندرست؛ بیمار - (۲) غیر صحت بخش - (۳) مخرب اخلاق - (۴) خرابی صحت ظاہر کرنے والا - (۵) (فوج' عامیانہ ) خطر ناک گولہ باری کی زد میں -

***unhealthily*** : (۱) مضر صحت طریقے سے - (۲) مخرب اخلاق طریقے سے -

***unhealthiness*** : (۱) عدم صحت؛ غیر تندرست ہونا - (۲) مضر صحت یا مخرب اخلاق ہونا -

***Unheard*** : (۱) نا شنیدہ؛ غیر مسموع؛ بے سنا ہوا - (۲) بے سماعت؛

*undershirt, n.* : زیر قمیص یا بنیان -

*undershot, a.* : (۱) (پہیا) جو نیچے بہنے والے پانی کے زور سے چلتا ھے - (۲) = *underhung* -

*undershrub, n.* : چھوٹی جھاڑی -

*undersigned* : دستخط نگار؛ جس نے (کسی کاغذ پر) دستخط کئے ھوں -

*undersiced, a.* : پستہ قامت؛ کوتاہ قد؛ ٹھنگنا؛ معمول سے کم جسامت کا؛ چھوٹا -

*underskirt, n.* : ساے کے اندر کا لہنگا -

*undersleeve, n.* : زیر آستین؛ جسے الگ سے معمولی آستین کے اندر لگالیتے ھیں -

*undersoil, n.* : بالائی سطح کے نیچے کی زمین -

*understrapper, n.* : چھوٹا عہدہ دار؛ چھوٹا ملازم -

*understate, v.t.* : (واقعے کو) گھٹاکر بیان کرنا؛ اصل سے کم کرکے بیان کرنا -

*understatement, n.* : گھٹاکر بیان کرنا یا کیا جانا -

*understock, v.t.* : (دوکان یا کارخانے میں) ضرورت سے کم سامان رکھنا یا مہیا کرنا -

*under-stratum, n.* : نیچے کا طبقہ؛ نچلی پرت -

*under-tenant, n.* : شکمی پٹہ دار؛ شکمی اسامی یا کرایہ دار -

*under-tenancy, , n.* : شکمی پٹہ داری -

*undertimed, a.* : (فوٹوگرافی) (پلیٹ) جسے ناکافی روشنی پہنچی ھو -

*undertint,* : ھلکا رنگ -

*undertone, n.* : دھیمی آواز؛ مدھم آواز؛ ھلکا رنگ -

*undertow, n.* : (۱) لہروں کا کنارہ سے جاکر ٹکرانا - (۲) نیچے کا دھارا ھوا یا بالائی سطح آب کے مخالف رخ پر بہتا ھوا؛ مخالف زیررو -

*undertrump, v. t.* : (دوسرے کھلاڑی سے یا دوسرے ترپ سے) ھلکا ترپ چلنا یا کھیلنا -

*undervaluation, n.* : ناکافی قدر؛ قیمت کا ناکافی اندازہ؛ اصل سے کم اندازہ؛ ناکافی قیمت لگانا یا لگایا جانا -

*undervalue, v.t.* : (۱) کافی قدر نہ کرنا - (۲) اصل سے کم یا ناکافی قیمت لگانا؛ قیمت کا ناکافی اندازہ کرنا -

*underwear, n.* : کرتے پاجامے کے نیچے پہننے کے کپڑے؛ زیر جامہ -

*underwing, n.* : پتنگوں کے اقسام جن کے اندرونی پروں پر شوخ رنگ کے نقش ھوتے ھیں -

*underweod, n.* : تل جھاڑی؛ چھوٹے پودے جو بڑے درختوں کے تلے ھوتے ھیں -

*underworld n.* : (۱) عالم تحت الارض؛ عالم اسفل؛ زمین کے نیچے کی دنیا - (۲) (معاشرے کا) سب سے ادنی طبقہ

**Underarm, n.** : (۱) (کرکٹ؛ انڈر ھینڈ؛ (گیند) جو ھاتھ نیچا کرکے پھینکی جاے - (۲) (ٹینس) اسٹروک جو ھاتھ نیچا کرکے مارا جاے -

**Undercroft, n.** : مخفی؛ پوشیدہ -

**Undercurrent, n.** : (۱) دھارا جو سطح کے نیچے ھو؛ زیر رو؛ نچلی رو - (۲) غیر محسوس مخالف جذبہ یا اثر - (۳) (کان کنی) بڑا سا چھچلا صندوق جو سونے کے ذرات جمع کرنے کے لیے اس بند کے نیچے لگا دیتے ھیں جس سے کان کا پانی روکا جاتا ھے -

**Undercut, n.** : (۱) پیٹھ کے نیچے کا ٹکڑا؛ ران کا ٹکڑا (گاے کے گوشت کا) - (۲) (مکا بازی) مکا جو نیچے سے اوپر کو مارا جاے؛ زیر مشت -

**Undergo, v. t.** : برداشت کرنا؛ جھیلنا؛ استقلال کے ساتھ اٹھانا؛ کاٹنا -

**Undergradette, n.** : (مزاحاً) انڈر گریجویٹ عورت یا لڑکی -

**Undergraduate, n.** : (۱) انڈر گریجویٹ؛ بے طیلسان؛ کلیے یا یونیورسٹی کا وہ طالب علم جس نے سند حاصل نہ کی ھو - (۲) بے طیلسانوں کا -

**Underground, adv. a. & n.** : زمین دوز؛ زیر زمین -

**Underhand, adv. & a.** : (۱) خفیہ؛ پوشیدہ - (۲) خفیہ طور پر؛ پوشیدہ طور پر - (۳) (کرکٹ) انڈر ھینڈ؛ (گیند) جو ھاتھ نیچا کرکے پھینکی جاے -

**Underhung, a.** : (۱) (اوپر کے جبڑے سے) آگے کو نکلا ھوا (نیچے کا جبڑا) - (۲) جس کا نیچے کا جبڑا آگے نکلا ھوا ھو -

**Underlie, v. t.** : (۱) نیچے ھونا؛ تلے ھونا - (۲) (مجازاً) بنیاد ھونا؛ تہ میں ھونا (اصول، مقصد وغیرہ کا) -

**Underling, n.** : ادنی عہدہ دار؛ چھوٹے درجے کا عہدہ دار -

**Undermine, v. t.** : (۱) اندر اندر سرنگ کھودنا؛ بنیاد کھوکھلی کردینا؛ جڑ کھودنا - (۲) (کسی شخص یا اس کی شہرت وغیرہ کی) جڑ کاٹنا؛ جڑ کھودنا - (۳) (صحت وغیرہ کو) غیر محسوس طور پر نقصان پہنچانا یا برباد کردینا -

*underminer, n.* : جڑ کھودنے والا وغیرہ -

**Underneath, adv., prep., a. & n.** : (۱) نیچے کو؛ نیچے کی طرف کو - (۲) نیچے کا - (۳) نیچے کا حصہ؛ نیچے کی سطح -

**Underproof, a.** : ھلکا؛ جس میں معیار سے کم الکوھل ھو -

**Understand, v. t. & i.** : (۱) سمجھنا؛ مطلب سمجھنا - (۲) منشا سمجھنا؛ مقصد یا وجہ سمجھنا؛ اھمیت سمجھنا؛ ماھیت یا طبیعت سے واقف ھونا (*he understands children perfectly*) - (۳) (سن کر) نتیجہ نکالنا؛ قرینے سے سمجھنا؛ سمجھ لینا؛ فرض کر لینا (*I understood that the expenses were to be paid, No one could u. that from my words*) - (۴) (شبہہ یا تعجب یا غصے کے موقع پر) (*Am I to u., Do I u. that you refuse?*) - (۵) دھمکی کے طور پر (*Now u.*) - (*that you refuse*)

*I u. he is a distant relative* : میں نے سنا ھے کہ وہ دور کا عزیز ھے -

*language not understanded of the people* : غیر ملکی زبان؛ بدیسی زبان -

*understood* : مقدر؛ جو ظاھر نہ ھو -

*you don't u.* : تم صورت حال کو نہیں سمجھتے -

**Understanding, a.** : صاحب بصیرت؛ ذی فہم -

**Understanding, n.** : (۱) *understand* کا حاصل مصدر - (۲) سمجھ؛ فہم؛ عقل - (۳) قوت ادراک؛ ادراک؛ تفکر؛ فکر - (۴) اتفاق؛ اتحاد (*disturbed the (good) u. between them*) - (۵) مفاھمت؛ سمجھوتا؛ شرط (جو طے ھوئی ھو؛

؛ (جمع) (۶) - ( had a secret u. with other firms )
عامیانہ ' پیر' ٹانگیں' جوتے وغیرہ -

**Understudy**, *n.* & *v. t.* : قائم مقام(ایکٹر یا اداکار)؛ وہ شخص جو کسی ایکٹر کا پارٹ سیکھتا ھے تاکہ ضرورت کے وقت اس کی جگہ کام کر سکے -

**Undertake**, *v. t.* & *i.* : (۱) (کوئی کام) اپنے ذمے لینا ؛ بیڑا اٹھانا ؛ اختیار کرنا ؛ (ذمہ داری) قبول کرنا - (۲) (کام کے کرنے کی) ھامی بھرنا ؛ وعدہ کرنا - (۳) (قدیم) کسی شخص سے لڑائی بحث وغیرہ چھیڑنا - (۴) وثوق سے کہنا؛ یقین کے ساتھہ کہنا - (۵) (قدیم) ضامن ھونا (کسی شخص یا کسی بات کا) - (۶) (بول چال) تجہیز و تکفین کا انتظام کرنا -

**Undertaker**, *n.* : (۱) *undertake* کا اسم فاعل- (۲) تابوت بردار؛ وہ شخص جس کا پیشہ تجہیز و تکفین کا بندوبست کرنا ھوتا ھے - (۳) (تاریخ) وہ شخص جو اس بات کا ذمہ لیتا تھا کہ اگر بادشاہ بعض مراعات منظور کرے تو وہ پارلیمنٹ سے کوئی قانون خصوصاً بجٹ منظور کرادے گا -

**Undertaking**, *n.* : (۱) *undertake* کا حاصل مصدر- (۲) کام جس کا ذمہ لیا جاے؛ مہم؛ عزم - (۳) تابوت برداری؛ مردوں کی تجہیز و تکفین کا انتظام یا پیشہ -

**Underwrite**, *v. t.* & *i.* : (۱) بحری جائداد کے بیمے کی دستاویز پر دستخط کرکے صاحب جائداد کو دینا - (۲) بحری بیمے کا کاروبار کرنا - (۳) کسی مشترکہ کمپنی کے فروخت شدہ حصوں کے خرید نے کا ذمہ لینا - (۴) نیچے لکھنا -

**Underwriter**, *n.* : (۱) بحری بیمہ کرنے والا - (۲) (کمپنی کے) غیر فروخت شدہ حصوں کے خریدنے کا ذمہ دار -

**Undies**, *n.* pl. : (عامیانہ) کرتے پاجامے کے نیچے پھننے کے کپڑے-

**Undine** *(-en)*, *n.* : جل پری ؛ سمندر کی پری جسے انسان سے شادی ھونے اور بچہ پیدا ھونے کے بعد روح انسانی مل جاتی ھے -

**Undose**, *a.* : (حشراتیات) لھریا ؛ لھر دار؛ لھراتا ھوا -

**Undulate**, *v. i.* (۱) لھریں لینا ؛ لھرانا ؛ لھراکر چلنا - (۲) لھریا ھونا؛ لھر دار ھونا -

*undulant a.* : لھردار ؛ لھرانے والا-

*undulant fever,* : مالٹا بخار (دیکھو Malta) -

*undulatingly, adv.* : لھراتے ھوے ؛ لھریں لیتے ھوے -

**Undulate** ( - at ) *a.* : لھردار ؛ لھریا -

*undulately, adv.* : لھراتے ھوئے -

**Undulation**, *n.* : (۱) لھردار شکل یا حرکت - (۲)لھریا ؛ لھر دار خطوط - (۳) لھر - (۴) (مرضیات) تموج قلب ؛ قلب کی لھر دار حرکت -

**Undulatory**, *a.* . لھر دار ؛ لھریا -

*u. theory of light* : نظریۂ تموج نور؛ روشنی کا یہ نظریہ کہ وہ ایتھر میں لھروں کے ذریعہ سے پھیلتی ھے اور یہ لھریں روشن جسم کے ذرات کی اندرونی حرکت سے پیدا ھوتی ھیں-

*undulationist,n.* : اس نظریہ کو ماننے والا -

**Ungainly**, *a.* & *adv.* : بھدا ؛ بھونڈا؛ بےڈول (جانور' انسان یا اس کی حرکت) -

**Ungual** ( *-gw -* ) *a.* : (۱) ناخن' پنجے یا سم کا - (۲) ناخن‌دار؛ پنجہ دار؛ سم دار -

*unguicular, a.* : ناخن نما ؛ پنجہ نما ؛ سم نما -

*unguiculate, a.* : ناخن دار ؛ پنجہ دار؛ سم دار -

*unguiferous, a.* : پنجہ دار ؛ ناخن دار ؛ سم دار -

*unguiform, a.* : پنجہ نما ؛ ناخن نما ؛ سم نما -

**Unguent**,(-gw-) *n.* : مرھم ؛ دھان ؛ مالش یا چپڑنے کی دوا -

*unguentary, a.* : مرھمی ؛ دھانی ' مالش یا چپڑنے کی -

**Ungula**, *n.* pl. -ae : (۱) سم ؛ پنجہ- (۲) ھک‌دار؛ آلۂ جراحی جس سے مردہ جنین کو نکالتے ھیں - (۳) ترچھی سطح سے ترشا ھوا مخروط یا استوانی مجسم -

*ungular, a.* : پنجہ نما ؛ سم نما -

*ungulate, a.* & *n.* : سم دار؛ سم دار جانور -

**Uni**-*in comb.* : لاطینی لفظ " unus " بہ معنی " ایک " کی ترکیبی صورت -

*-articulate* : ایک جوڑ کا ؛ یک مفصلی -

*-axial* : ایک محور کا ؛ یک محوری -

*-axially, adv.* : ایک محور کے ساتھ -

*-cameral* : یک ایوانی؛ (پارلیمنٹ) جس میں صرف ایک ایوان ھو یعنی دارالعوام اور دارالامرا کی تفریق نہ ھو -

*-capsular* : (۱) (عضویات) یک غلافی - (۲) (نباتیات) یک تبوی ؛ ایک تبے یا ڈوڈے کا -

*-cellular* : یک خلوی ' ایک خلیے کا -

*-colour(ed)* : یک رنگ؛ ایک رنگ کا -

*-cornous* : یک قرنی ؛ ایک سینگ کا -

*-costate* : یک ضلعی ؛ ایک پسلی کا -

*-cuspid, a.* & *n.* : (۱) یک راسی ؛ ایک لمبی نوک کا - (۲) ایک نوک کا دانت -

*-cycle* : ایک پھیے کی سائیکل -

*-florous* : یک کلی ؛ ایک پھول کا (پودا) -

*-foliate* : یک برگی ؛ ایک پتی کا -

*-lateral* : یک رخی ؛ یک طرفہ -

*-lateral contract* : یک طرفہ معاھدہ -

*-lateral leaves* : یک رخی پتیاں جو تنے یا ڈنٹھل کے صرف ایک طرف ھوں -

*-laterally, adv.* : (۱) ایک‌ھی رخ پر- (۲)ایک‌ھی فریق کی طرف سے-

*-literal* : یک حرفی -

*-locular,-loculate* : (نباتیات و حیوانیات) یک خانہ ؛ ایک خانے کا -

*-parous* : (۱) (حیوانیات) جو عموماً ایک وقت میں صرف ایک بچہ دے ؛ یک ولدی - (۲) (نباتیات) جس کا صرف ایک ھی تنہ یا محور ھو ؛ یک محوری ؛ یک تنہ -

*-partite* : غیر منقسم -

*-ped* : یک پایہ ؛ جس کا ایک ھی پیر ھو -

*-personal* : (۱) یک شخصی ' (دیوتا) جس کی صرف ایک شخصیت ھو - (۲) یک ضمیری ؛ (فعل) جو صرف ایک ضمیر (غائب حاضر یا متکلم) کے لیے استعمال ھو -

*-planar* : ھم سطح ؛ جو ایک ھی سطح پر واقع ھوں -

*-polar* : (حیاتیات) یک قطبی ؛ (خلیہ) جس کا صرف ایک قطب ھو ؛ (برق) یک قطبی ؛ جس میں صرف ایک طرح کی

( مثبت یا منفی ) قطبیت ہو -
**-polarity**, *n.* : یک قطبی ؛ ایک ھی قطب ہونا -
**-radiated** : (۱) یک قطری - (۲) یک شعاعی - (۳) یک پہلو -
**-serial** : یک قطاری ؛ جو ایک ھی قطار میں ہو -
**-sexual** : یک جنسی ؛ جو مخنث در زوجی یا نر مادی نہ ہو صرف ایک جنس رکھتا ہو -
**-sexuality**, *n.* : یک جنسی ؛ یک جنس ہونا -
**-sexually**, *adv.* : یک جنس طور پر -
**-sulcate** : ( نباتیات ؛ حیوانیات ) یک خطی ؛ یک خیارہ جس میں ایک ھی خیارہ یعنی گہرا خط ہو -
**-valent** : ( کیمیا ) یک گرفت ؛ جس میں ایک گرفت یعنی ہائیڈروجن وغیرہ کے ایک جوھر سے مرکب ہونے کی صلاحیت ہو -
**-valence, -valency**, *nn.* : یک گرفتی ؛ ہائیڈروجن وغیرہ کے ایک جوھر سے مرکب ہونے کی صلاحیت -
**-valve**, *a.* & *n.* : یک خانہ ؛ ( وہ صدفہ ) جس کے صدف میں صرف ایک خانہ ہو -
**-vocal**, *a.* & *n.* : (۱) یک معنی ؛ ( لفظ ) جس کے صرف ایک معنی ہوں - (۲) ( موسیقی ) ہم آہنگ ؛ ہم ساز -
**-vocally**, *adv.* : ہم آہنگی کے ساتھ -
**-vocation** : نام اور معنی کی مطابقت -
**Uniat,-ate** ( u- ) *n.* : یونانی ؛ مشرقی عیسائیوں کی کسی جماعت کا رکن جو پوپ کو اپنا پیشوا مانتی ھے مگر اپنا علحدہ طریق عبادت رکھتی ھے -
**Unicorn**, *n.* : (۱) ارنا گھوڑا ؛ ایک فرضی جانور جسکے متعلق یہ خیال کیا جاتا ھے کہ اس کا جسم گھوڑے کا سا ہوتا ھے اور سر پر صرف ایک کھڑا سینگ ہوتا ھے - (۲) ( نقابت ) ارنے گھوڑے کی شکل جو ڈھال پر بنی ہوتی ھے اور جس میں بکرے کی داڑھی اور شیر کی دم لگا دیتے ھیں- (۳) ( نیز *u.-fish, -whale, sea-u.* ) نرول ؛ بحر شمالی کی وھیل مچھلی جس کے سر پر ایک یا دو سینگ ہوتے ھیں - (۴) ایک قسم کا کیڑا جس کے ایک مونچھ سی ہوتی ھے - (۵) ایک قسم کی تتلی جس کی پیٹھ پر سینگ سا ہوتا ھے - (۶) گھوڑوں کی ٹکڑی جس میں دو پیچھے اور ایک آگے ہوتا ھے ؛ گاڑی جس میں ایسی ٹکڑی جتی ہو - (۷) ( *u.-shell* ) ایک قسم کا گھونگھا -
**Uniform**, *a.*, *n.* & *v.t.* : (۱) یکساں ؛ غیر متبدل - (۲) عام اور مستقل ؛ ( قانون محصول وغیرہ ) جو ہر جگہ اور زمانے میں یکساں نافذ ہو - (۳) ایک ھی قاعدے یا اصول کے مطابق ؛ یکساں رو -
*u. acceleration* : اسراع غیر متبدل ؛ جس میں وقت گزرنے سے تبدیلی نہ ہو -
**uniformly**, *adv.* : یکساں طور پر ؛ یکساں روی سے -
**Uniformity**, *n.* : (۱) یکسانی ؛ یک رنگی ؛ یکساں ہونا - (۲) ایک ھی طریقے یا اصول کی پابندی ؛ یکساں روی -
*Act of U.* : قانون یکسانی عبادت ؛ ان قوانین میں سے کوئی قانون جو کلیسائے انگلستان کے پیرووں میں یکساں طریق عبادت جاری کرنے کی غرض سے نافذ ہوئے تھے خصوصاً ۱۶۶۲ء کا قانون -
*doctrine of u.* : عقیدۂ تسلسل علت و معلول ؛ یہ عقیدہ کہ علت و معلول کا سلسلہ ہمیشہ یکساں قائم رہتا ھے -

*uniformitarian*, *n.* : تسلسل علت و معلول کا قائل -
*uniformitarianism*, *n.* : مذھب تسلسل علت و معلول -
**Unify**, *v.t.* : ایک کردینا ؛ متحد کرنا ؛ اتحاد پیدا کرنا ؛ یکساں یا ایک رنگ کردینا -
**unification**, *n.* : اتحاد ؛ ایک کرنا یا کیا جانا ؛ یکساں کرنا یا کیا جانا -
**unifier**, *n.* : اتحاد پیدا کرنے والا ؛ ایک یا یکساں کرنے والا -
*Unigenitus*, *n.* : ( تاریخ ) پوپ کلمنس یازدھم کا فرمان جو سنہ ۱۷۱۳ ع میں جینسنی ( *jansenism* ) فرقے کے خلاف جاری ہوا تھا -
**Union**, *n.* : (۱) اتحاد ؛ ایکا ؛ اتصال ؛ پیوستگی ( اجزا کی ) - (۲) عقد ؛ شادی ؛ ازدواج - (۳) متحدہ چیز مثلاً متحدہ ادارہ انجمن اتحاد وغیرہ - (۴) اتحاد امریکا ؛ ریاستہائے متحدۂ امریکا - (۵) سلطنت متحدہ ؛ برطانیہ و آئرستان - (۶) کلیسائی حلقوں کا اتحاد - (۷) (*u. work-house*) خیراتی کارخانہ جو کلیسا کے کئی حلقوں نے مل کر قائم کیا ہو - (۸) برطانیہ کے جھنڈے کا وہ حصہ جس پر علامت اتحاد بنی ہوتی ھے ؛ گوشۂ علامت اتحاد - (۹) بڑا آب یا حوض جس میں بیر شراب صاف کی جاتی ھے - (۱۰) سوتی اونی ؛ وتی ریشمی وغیرہ کپڑا ؛ مخلوط بناوت کا کپڑا -
*hoisted u. down* ; جھنڈا الٹا لٹکایا ؛ اس طرح لٹکایا کہ گوشۂ علامت اتحاد نیچے کی طرف تھا - ( بطور مصیبت کی علامت کے ) -
*postal u.* : دیکھو Postal -
*the u.* : (۱) اتحاد انگلستان و اسکاتستان سنہ ۱۷۰۶ ع - (۲) اتحاد برطانیہ عظمی و آئرستان -
*trade u.* : دیکھو Trade
*u. by first or second intention* : دیکھو Intention -
*union Jack or flag* : یونین جیک ؛ برطانیہ و آئرستان کا قومی جھنڈا -
*u. suit* : ( امریکا ) پوشاک جس میں کرتا پاجامہ جڑا ہوا ہوتا ھے -
**Unionist**, *n.* : (۱) پیشہ وروں یا مزدوروں کی انجمن کا رکن یا اس قسم کی انجمنوں کا حامی - (۲) اتحاد پسند ؛ حامیٔ اتحاد ؛ خصوصاً وہ شخص جو برطانیہ اور آئرستان کے اتحاد حکومت کے استرداد کا مخالف ہو - (۳) (امریکا) (تاریخ) امریکی ریاستوں کی خانہ جنگی کے زمانے میں ریاستوں کی علحدگی کا مخالف -
**unionism**, *n.* : اتحاد پسندی ( مذکورۂ بالا معنوں میں ) -
**unionistic**, *a.* : اتحاد پسندانہ ( مذکورۂ بالا معنوں میں ) -
**Unique** (-ek) *a.* & *n.* : (۱) بے مثل ؛ بے نظیر ؛ یکتا - (۲) ( سوقیانہ ) عجیب - (۳) بے مثل چیز
**uniquely**, *adv.* : بے مثل طور پر ؛ یکتائی کی شان سے
**uniqueness**, *n.* : یکتائی -
**Unison**, ( -zn, -sn ) *a.* & *n.* : (۱) (موسیقی) ہم آہنگ (امتداد میں یکساں) - (۲) ہم آہنگی ؛ امتداد میں یکساں ہونا ؛ ہم سازی ؛ سر میں یکساں ہونا - (۳) دو سروں کے درمیان ہم آہنگ فصل ؛ وقفہ ؛ خصوصاً ایک "otcave" کا فصل - (۴) ہم آہنگ تار (*u. string*,) - (۵) اتفاق ؛ اتفاق رائے ؛ یکجہتی -

*unisonant, unisonous, aa.* : هم ساز ؛ هم آهنگ -

**Unit,** *n.* ; اکائی ؛ واحدہ؛ ایک چیز یا شخص یا ایک مجموعہ جو واحد اور مکمل بالذات سمجھا جاے یا شمار یا ناپ کے لیے پیمانے کا کام دے -

*abstract u.* : واحدہ؛ مجردہ؛ مجرد اکائی ' ایک کا عدد -

*C. G. S. system of uu.* : سینٹمیٹر ' گرام ' سیکنڈ کا طریق شمار -

**Unitarian,** *n. & a.* ; (۱) موحد؛ توحید پرست - (۲) موحد عیسائی ' مذهب عیسوی کے اس فرقے کا پیرو جو تثلیث سے انکار کرتا هے - (۳) وحدت یا مرکزیت کا حامی (خصوصاً سیاسی امور میں)؛ وحدت پسند؛ مرکزیت پسند -

**unitarianism,** *n.* : مذهب توحید؛ توحید پرستی -

**unitarianize,** *v. t.* : موحد بنانا -

**Unitary,** *a.* : (۱) اکائی کا ؛ اکائیوں کا - (۲) اتفاق کا؛ یک جهتی کا -

*u. method,* : اکائی کا طریقہ جس سے حساب میں اربعہ متناسبہ کی جگہ کام لیا جاتا هے -

**Unite,** *v. t. &i.* ; (۱) متحد کرنا؛ متحد هونا؛ ملادینا؛ مل جانا؛ ملاکر ایک ذات کردینا ؛ مل کر ایک ذات هوجانا - (۲) متفق هونا؛ هم خیال هونا؛ مل کر کام کرنا -

*united Brethern, = the moravian sect.* : دیکھو Moravian -

*united Irishmen* : اتحاد اهل آئرستان؛ ایک انجمن جو سنہ ۱۷۹۱ ع میں سیاسی اصلاحات کے مطالبے کے لیے قائم هوئی تھی-

*united Kingdom* : دیکھو Kingdom -

*united provinces* : (۱) هالستان ( *Holland* ) زیستان ( *Zealand* ) اور پانچ اور صوبوں کی متحدہ حکومت جو سنہ ۱۵۷۹ ع میں قائم هوئی اور آگے چل کر جمہوریہ نشیبستان (*Netherlands*) بن گئیں - (۲) صوبہ متحدہ آگرہ و اودھ -

*united States* : دیکھو State -

**unitedly,** *adv.* : متفقہ طور پر؛ متحدہ طور پر -

**unitive,** *a.* :- اتفاق یا اتحاد پیدا کرنے والی؛ اتفاق یا اتحاد کی

**Unitism,** *n.* : وحدت جوهر؛ یہ عقیدہ کہ دنیا میں صرف ایک جوهرکا وجود هے اور روح اور مادے کی تفریق غلط هے -

**Unitize,** *v. t.* : اکائی بنانا؛ اکائی سمجھنا یا قرار دینا؛ واحدہ بنانا؛ واحدہ قرار دینا -

**Unity,** *n.* : (۱) وحدت؛ ایک هونا ؛ واحد هونا ؛ فرد هونا ؛ فردیت - (۲) وحدت؛ اجزا کا ربط اور اتحاد؛ یک رنگی (*pictures -lack u.*) (۳) (ریاضی) ایک کا عدد؛ اکائی - (۴) اتحاد؛ اتفاق ؛ یک جهتی - (۵) (قانون) مشترکہ لگان داری؛ مشترکہ کرایہ داری وغیرہ - (۶) (قانون) اجتماع حقیقت؛ ایک شخص کا متعدد حقوق یا حقیقتیں رکھنا -

*the dramatic uu., uu. of time, place and action* : ناٹک کی وحدتیں؛ تمثیلی وحدتیں؛ وحدت زمان و مکان و عمل؛ ناٹک کے واقعات اس طرح ترتیب دینا کہ وہ ایک روز میں ایک هی مقام پر هوے هوں اور ان میں ربط اور وحدت هو -

**Universal,** *a. & n.* : (۱) کوئی چیز یا کام جس کا تمام افراد عالم سے تعلق هو؛ عالم گیر ؛ کلی ؛ سب پر حاوی ؛ سب کا ؛ کل افراد کا ( *the terror was u., met with u. applause, the rule is* ) - (۲) (منطق) کلیہ؛ قضیۂ ... - (۳) (فلسفہ) تصور کلی؛ ادراک کلی؛ وہ تصور یا ادراک جو ... نوع کے کل افراد پر حاوی هو - (۴) (فلسفہ) مسند کلی؛ ...کوم کلی؛ وہ حکم جو کل افراد پر لگایا جاسکے -

*u. agent* : ... مطلق؛ مختار عام -

*u. compass* : ...قطری پرکار؛ ایسی پرکار جس سے چھوٹے بڑے ...قسم کے دائرے کھینچے جاسکیں -

*u. coupling or Joint* : ...وں کا ایک جوڑ جو ایک دھرے ...ریعے سے هر زاویے پر قوت منتقل کرسکے ؛ هر طرفی جوڑ -

*u. legatee* : ... موصولہ ؛ جس کو کل جائداد وصیت کی رو ...دی جاے -

*u. proposition* : ...ہ کلیہ ؛ کلیہ -

*u. provider* : ...و Provider -

*universality, n.* : ...ت؛ کلی حیثیت؛ عالم گیر هونا -

*universalization, n.* : ... بنانا یا بنایا جانا -

*universalize, v. t.* : ... بنانا؛ عالم گیر کردینا -

*universally, adv.* : ... طور پر؛ بالاتفاق؛ عالم گیر حیثیت سے؛ ...انسانوں یا تمام دنیا میں -

**Universalist,** *n.* : ...قد نجات کل؛ وہ شخص جس کا یہ ...دہ هو کہ سب انسان عاقبت میں نجات پائیں گے -

*universalism, n.* : ...دہ نجات کل -

*universalistic, a.* : ...ت کل کے عقیدے کے متعلق -

**Universe,** *n.* : ...) کائنات؛ موجودات ؛ کل - (۲) کل مخلوقات؛ ممکنات ؛ عالم امکان - (۳) عالم انسانی؛ کل بنی نوع انسان - ... (منطق) کل تصورات؛ کل موضوع خیال ؛ کل موضوع منطق -

**University,** *n.* : ...) جامعہ؛ یونیورسٹی ؛ تعلیم گاہ جس میں ...ہ کے لیے جملہ علوم یا اکثر علوم کی تعلیم یا امتحان یا دونوں ...انتظام هو اور سندیں عطا کی جاتی هوں - (۲) اهل جامعہ؛ ...ان جامعہ - (۳) جامعہ کی ٹیم (کسی کھیل کی) -

*u. Extension* : ...ھو Extension -

*u. Test Act* : ...قانون جو سنہ ۱۸۷۱ ع میں نافذ هوا کہ ۳۹ ...ئد کے اقرار کی شرط جو حصول سند کے لیے ضروری سمجھی ...تی تھی منسوخ کردی جاے -

**Universology,** *n.* : ...) علم کائنات؛ وہ علم جو کل موجودات پر ...وی هو - (۲) علم عالم انسانی؛ ان سب چیزوں کا علم جو ...سان سے تعلق رکھتی هیں -

*universological, n.* : ... کائنات یا علم عالم انسانی کا -

*universologist, n.* : ... کائنات یا علم عالم انسانی پر عبور ...نے والا -

**Unkempt,** *a.* : (۱) (داڑھی وغیرہ) جس میں کنگھی نہ هوئی ... ؛ پریشان؛ الجھے هوے (بال) - (۲) پریشان وضع؛ پریشان‌هیئت ...شخص) - (۳) بے ترتیب؛ الجھی هوئی؛ بے ڈھنگی ؛ پھسپھسی ...عبارت ' زبان) -

**Unless,** *conj* : (۱) جب تک نہ ؛ اگر نہ - (۲) بجز اس کے کہ؛ ...بجز اس صورت کے کہ

*I always walked u. I had a (bicyc...)* -

*I shall go u. I hear from him* : ... اس کے پاس سے

اطلاع نہ آئی تو میں جاؤں گا -

*I shall not go u. I hear from him* : جب تک اس کے پاس سے اطلاع نہ آے گی میں نہیں جاؤں گا -

*u. and until* : پر تکلف عبارت میں یا لفاظی کے طور پر *unless* کے بجاے آتا ھے -

**Until**, *prep. & conj* : (۱) تک؛ تا؛ یہاں تک کہ - (۲) جب تک نہ -

*unless and u.* : پر تکلف عبارت میں یا لفاظی کے طور پر *until* کے بجاے آتا ھے -

*u. you told me I had no idea of it* : جب تک تم نے مجھہ سے نہ کہا تھا مجھے مطلق گمان نہیں تھا -

**Unto** *prep.* : "*to*" کی جگہ کل معنوں میں آتا ھے سواے علامت مصدر کے (دیکھو *To*) -

**Unyieldy**, *a* : بھاری اور بے ڈول؛ بھدا؛ بھنگم؛ جو مشکل سے حرکت کرسکے؛ جسے اٹھانا چلانا برتنا مشکل ھو (وزن 'جسامت' شکل کی وجہ سے) -

*unwieldily*, *adv.* : بھدے پن کے ساتھہ؛ بھنگم طور پر -

*unwieldiness*, *n.* : بھدا پن؛ بھنگم پن -

**Up**, *adv, prep a. & n.* : (۱) اوپر؛ اوپر کی طرف؛ اوپر کو؛ اوپر تک - (۲) دارالسلطنت میں یا اس کی طرف؛ یونیورسٹی میں یا اس کی طرف؛ کسی شمالی مقام میں یا اس کی طرف؛ دریا کے منبع کی طرف (*as far up as Aberdeen* *sailed u. as far Oxford, men just going up*) (۳) عدالت میں؛ مجسٹریٹ کے سامنے؛ (*was had up before magistrate on a charge of drunkenness*) - (۴) اس مقام پر جس کا ذکر ھے یا جہاں متکلم موجود ھے - (۵) سیدھا؛ کھڑا؛ جاگتا؛ سرگرمی یا مستعدی کی حالت میں (*stand u.*) - (۶) پورا؛ پوری طرح؛ اچھی طرح - (۷) پر؛ بلندی پر یا بلندی کی طرف (*u. the hill, u. the river*) - (۸) اوپر کو جانے والا؛ شمال کو جانے والا (*u. stroke, u. train*) -

*a hundred u.* : سو نمبر ھوگئے (کسی کھیل میں نمبروں کے تختے پر) -

*am not u. to travelling* : سفر کے قابل نہیں ھوں -

*beer is u.* : بیر (شراب) کی تیزی جاتی رھی -

*eat u.* : سموچا کھا جانا -

*he lives u. to his income* : وہ اپنی ساری آمدنی خرچ کر دیتا ھے -

*his blood is u.* : اس کو غصہ آگیا یا جوش آگیا -

*is u. against a hard job* : سخت کام سے سابقہ ھے -

*it is all u. with him* : اس کی حالت مایوسی کی ھے -

*it is u. to us* : یہ ھمارا کام ھے؛ ھمارا فرض ھے؛ ھمارے ذمے ھے -

*parliament is u.* : پارلیمنٹ برخاست ھوگئی -

*speak u.* : زور سے بولو -

*the cigar is not u. to much* : سگار کام کا نہیں ھے -

*the whole of the west was u.* : تمام شمال میں بغاوت ھوگئی -

*time is u.* : وقت پورا ھوگیا -

*u. in arms* : لڑنے کو مستعد -

*u. a tree, u. the pole, u. the sprout* : دیکھو Tree وغیرہ کی تھت میں -

*u. the hill and down dale* : نشیب و فراز طے کرتے ھوے؛ پہاڑوں اور وادیوں کو عبور کرتے ھوے -

*u. to* : (ایٹن اسکول کی اصطلاح) درجے میں (فلاں ماسٹر کے) -

*u. to date* : دیکھو Date -

*u. to snuff* : دیکھو Snuff -

*u. to the mark* : دیکھو Mark -

*uu. and downs* : (۱) ناھموار زمین - (۲) زندگی کے نشیب و فراز -

*u. with it* : اسے اٹھالو -

*u. with you* : اٹھہ کھڑے ھو -

*what is u.* : کیا ھے؛ کیا ھو رھا ھے -

**Up** *v. i.* : (بول چال اور مقامی بولی) ایک دم سے کچھہ کہنے یا کرنے لگنا -

*u. with* : اٹھانا؛ تاننا (*upped with his stick*) -

**Up** *pref* : سابقہ جو متعلق فعل کی حیثیت سے فعل یا حاصل مصدر کے ساتھہ لگایا جاتا ھے اور "اوپر" کے معنی دیتا ھے -

*up-along* : (مقامی بولی) پورب کی طرف -

*upbear*, *v. t.* : اوپر اٹھاے رکھنا؛ سنبھالے رکھنا -

*upborne*, *p. p.* : اوپر اٹھایا ھوا -

*upblaze*, *v. i.* : (قدیم) بھڑک اٹھنا -

*upbringing*, *n.* : تربیت؛ تعلیم -

*upcast* *v. t.* : (قدیم) اوپر پھینکنا -

*upcast*, *n.* : (۱) اوپر پھینکنا یا پھینکا جانا - (۲) (کان‌کنی) ھوا کے باھر نکلنے کا راستہ -

*up-country*, *a.* : اندرون ملک کا (*up-country district*) -

*upgrowth*, *n.* : (۱) بالیدگی؛ نشو و نما؛ ابھرنا - (۲) وہ چیز جو ابھرے یا نشو و نما پاے -

*upheap*, *v. t.* : (قدیم) ڈھیر لگانا -

*upheaval*, *n.* : تغیر عظیم یا انقلاب خصوصاً معاشرتی -

*upheave*, *v. t. & i.* : (قدیم) اوپر اٹھنا -

*uphill*, *adv.* : (۱) پہاڑ کے اوپر کو؛ بلندی کو؛ بلندی کی طرف - (۲) اوپر کو چڑھتا ھوا - (۳) کٹھن؛ مشکل؛ بڑی محنت کا (*uphill work*) -

*upkeep*, *n.* : (۱) نگھداشت؛ خبر گیری - (۲) نگھداشت کے مصارف -

*upland* : (۱) (واحد یا جمع) بلند حصۂ ملک؛ اندرون ملک - (۲) بلند حصہ ملک کا؛ اندرون ملک کا -

*uplift*, *v. t.* : (قدیم) اوپر اٹھانا؛ ابھارنا؛ اصلاح کرنا -

*uplift* *n.* : (خصوصاً امریکہ) (۱) اخلاقی یا روحانی اثر - (۲) اخلاقی یا روحانی اصلاح یا ترقی - (۳) اخلاقی یا روحانی جوش -

*upraise*, *v. t.* : (قدیم) اوپر اٹھانا -

*uprear*, *v. t.* : (قدیم) اٹھانا؛ کھڑا کرنا -

*uprise*, *v. t.* : (قدیم) اٹھانا -

*uprising*, *n.* : (۱) اٹھانا (خصوصاً پلنگ سے) - (۲) شورش؛ بغاوت -

*uproot, v.t.* : (۱) جڑ سے اکھاڑ دینا - (۲) (مجازاً) بیخ کنی کرنا؛ استیصال کرنا -

*upstairs, adv.* : (۱) اوپر؛ اوپر کی منزل پر یا اوپر کی منزل کو - (۲) جو اوپر کی منزل پر واقع ہو؛ بالائی -

*upstanding,* : (۱) سیدھا کھڑا ہونا - (۲) (مزدوری یا اجرت) مقررہ؛ معین -

*upstream, adv.* : (۱) دریا کے منبع کی طرف؛ دھارے کے مخالف رخ پر - (۲) دھارے کے مخالف (سفر، کشتی وغیرہ) -

*upstroke* : (لکھنے میں) حرف کی کشش اوپر کی طرف کو؛ اوپر کی کشش -

*uptake, n.* : (۱) اٹھانا - (۲) فہم؛ سمجھ -

*upthrow, n.* : (۱) اوپر پھینکنا یا پھینکا جانا - (۲) (کان کنی؛ ارضیات) زمین کی پرت کا رخنے کے ایک رخ پر اوپر اٹھ جانا؛ ابھار -

*upthrust, n.* : دیکھو اوپر کا لفظ (معنی نمبر ۲) -

*upturn, v. t.* : زمین کو (ہل چلانے میں) کھود ڈالنا -

*Upanishad* ( oopah-, oopa- ), **n.** : اپنشد؛ کوئی رسالہ سنسکرت کے ان فلسفیانہ رسائل میں سے جو وید کا جزو ہیں -

**Upas, n.** : (۱) اُپاس؛ ملک جاوا کا ایک درخت جس میں دودھ کی طرح کا عرق نکلتا ہے جس سے تیر زہر آلود کیے جاتے ہیں - اگلے زمانے میں یہ عقیدہ تھا کہ اس درخت کے نیچے جو چیز آ جائے وہ زہر سے متاثر ہو جائیگی - (۲) (مجازاً) مہلک اثر؛ زہر؛ مہلک یا مضر فعل - (۳) اس درخت اور دوسرے درختوں کا زہریلا رس -

**Upbraid**, *v. t.* : جھڑکنا؛ سرزنش کرنا؛ ملامت کرنا -

**upbraiding**, *n* : سرزنش؛ ملامت؛ جھڑکیاں -

**upbraidingly**, *adv.* : ملامت آمیز طریقے سے؛ سرزنش کرتے ہوے -

**Up-end**, *v. t. & n.* : (مقامی بولی) (۱) سیدھا کھڑا کرنا - (۲) اٹھنا؛ اٹھ کر بیٹھنا؛ کھڑا ہونا -

**Uphold**, *v. t.* : (۱) اوپر اٹھائے رکھنا؛ سیدھا کھڑا رکھنا، اٹھائے رہنا؛ سہارا دیئے رہنا - (۲) تائید کرنا؛ حمایت کرنا - (۳) بر قرار رکھنا؛ بحال رکھنا (فیصلہ، عدالت کا حکم وغیرہ) -

*upholder, n.* : موید؛ حامی -

**Upholster**, *v. t.* : (۱) کمرے کو پردوں و فرش فروش وغیرہ سے آراستہ کرنا - (۲) کرسی سوفے وغیرہ میں کمانیاں و گدیاں لگا کر کپڑا چڑھانا -

**Upholsterer**, *n.* : (۱) کمرے کا ساز و سامان بیچنے والا؛ فرنیچر، پردے، فرش وغیرہ بیچنے والا؛ سوفا فروش - (۲) کرسیوں وغیرہ میں گدیاں لگاکر کپڑا چڑھانے والا؛ سوفا ساز -

*u.-bee* : شہد کی مکھی کی وہ قسم جو اپنے چھتے کے خانوں میں پتیوں کا فرش کرتی ہے؛ فراش مکھی -

**upholstery**, *n.* : (۱) کمرے کا ساز و سامان؛ فرنیچر اور فرش فروش - (۲) سوفوں اور کرسیوں کے گدے غلاف وغیرہ - (۳) سوفا فروشی؛ سوفا سازی -

**Uphroe** (-o) *n.* : (جہازرانی) لمبا لکڑی کا کندا جس میں سوراخ ہوتے ہیں جن کے اندر رسی ڈال کر سائبان یا ٹم گیرہ تانتے ہیں -

**Upon** *prep.* = *on* : (معنی کے لیے دیکھو *on*) عموماً جہاں ...ول حرف جار سے پہلے آیا ہو وہاں *upon* استعمال ہوتا ہے - ( *what evidence have you got to go upon* ...

**Upper** *a. & n.* : ...) اوپر کا؛ بالائی - (۲) اونچے درجے کا؛ ...کل - (۳) بوٹ یا جوتے کا اوپر کا حصہ - (۴) (جمع) کپڑے کے ...نس؛ موزہ بند -

*be on one's uu.* : ...لس ہونا؛ تنگدست ہونا -

*get the u. hand* : ...ب آنا -

*the U. House* : ...لستان کا دارالامرا -

*the u. ten or ten thousand* : ...قۂ امراء -

*u. case* : ...کھو Case -

*u. -cut* : ...مکہ بازی) - (۱) ٹھوڑی یا جبڑے کی چوٹ - ...) یہ چوٹ کرنا -

*u. key-board* : ...یدھی طرف کے بورڈ یا پردوں کا تختہ -

*u. storey* : ...) اوپر کی منزل - (۲) (مجازاً) دماغ -

*u. works* : ...از کا وہ حصہ جو پانی کے اوپر ہو -

**Uppermost**, *a. & adv* : ...) سب سے اوپر کا؛ بالاترین - ...) سب سے اونچا؛ سب سے برتر؛ بلند ترین؛ اعلیٰ ترین - ...) سرے پر؛ سب سے اوپر - (*said whatever came u.*) -

**upmost**, *a.* : ...کھو Uppermost -

**Uppish**, *a.* : ...ود سر؛ گستاخ -

**uppishly**, *adv.* : ...ود سری سے؛ گستاخی سے -

**uppishness**, *n.* : ...ود سری؛ گستاخی -

**Upright**, *a. adv. & n.* : ...) سیدھا؛ کھڑا؛ عمودی - ...۲) راست باز؛ دیانت دار؛ ایماندار - (۳) کھڑا کھمبا؛ ...م؛ خصوصاً وہ جو چیز کو سہارا دینے کے لیے کھڑا ...کیا ہو -

**uprightly**, *adv.* : ...ست بازی سے، ... سے -

**uprightness**, *n.* : ...ست بازی؛ دیانت داری

**Uproar**, *n.* : ...؛ شور؛ غوغا؛ ہنگامہ؛ چیخ پکار -

**uproarious**, *a.* : ...) جہاں بہت شور و غل ہو؛ پرغوغا؛ ...نگامہ خیز - (۲) شورش پسند؛ شور مچانے والا - (۳) زور کا؛ ...قہقہہ وغیرہ) بلند آواز کا -

**uproariously**, *adv.* : ...) شور و غل کے ساتھ - (۲) شور ...چاتے ہوئے - (۳) بہت زور سے؛ بہت بلند آواز میں -

**uproariousness**, *n.* : ...) پر غوغا ہونا؛ ہنگامہ خیزی - ...) شورش پسندی -

**Uprush**, *n.* : ...) اوپر کو جھپٹنے یا دوڑنے کا عمل - (۲) (نفسیات) ...ستاً تحت شعوری حالت سے شعوری حالت میں آنا؛ رجوع ...الشعور -

**Upset** *v. t. & i. & n.* : ...) الٹ دینا؛ الٹ جانا - (۲) پریشان ...دینا؛ گھبرا دینا؛ ہاضمہ خراب کردینا - (۳) (دھات وغیرہ ...) کوٹ کر اور دبا کر چوڑائی میں کم اور موٹا کرنا -

**Upset**, *a.* : ...نیلام میں) سرکاری قیمت؛ کم سے کم قیمت جس پر ...ل کر بیچنے کی اجازت ہے ( *U. price* ) -

**Upshot**, *n.* : ...جام؛ نتیجہ؛ ماحصل -

**Upside-down**, *adv. & a.* : ...) اوندھا؛ الٹا - (۲) تلے اوپر؛ ...ہم برہم -

**Upsides**, *adv.* : ...مقامی بولی) نیچا دکھانا؛ بدلہ لینا

- (*Get u. with*)

**Upsilon**, *n.* : یونانی لفظ جو *u* کی آواز دیتا ھے -

**Upstart**, *n.* : (۱) نو دولتا - (۲) چھچھورا -

**Upward**, *a.* **upward** ( s ) *adv.* : (۱) اوپر کا ؛ اوپر کی طرف کا - (۲) بڑھنے کا ؛ ترقی کا - (۲) اوپر کی طرف؛ زیادہ -

*children of 6 years old & upwards* : چھہ سال اور اس سے زیادہ عمر کے بچے -

*upwards of ( more than ) 40 specimens* : چالیس سے زیادہ نمونے -

**upwardly**, *adv.* : اوپر کی طرف -

**Uraemia**, *n.* : تسمم بولی ؛ گردوں اور مثانے کا فعل ساقط ھو جانے کی وجہ سے خون میں زھر پھیلنے کا مرض -

**uraemic**, *a.* : (۱) تسمم بولی کے متعلق - (۲) اس کا مریض -

**Uraeus**, *n.* : کالے سانپ کی شکل کا سرپیچ جو قدیم مصر میں بادشاھوں اور دیوتاؤں کا نشان تھا -

**Ural-Altaic** ( ur- ) *a.* : (۱) یورال و التائی پہاڑوں کا ؛ ان پہاڑوں کے باشندوں کے متعلق - (۲) (علم اللسان) یورالی التائی زبانوں کے اس خاندان کے متعلق جس میں فنستانی مغلستانی (منگولی)اور شمالی ایشیا و یورپ کی چند اور زبانیں شامل ھیں-

**Uranian** : دیکھو Venus

**Uranium**, *n.* : یورانیم ؛ ایک وزنی سفید دھات کی قسم کا عنصر جو رال وغیرہ میں پایا جاتا ھے -

**uranic**, *a.* : یورانیم کا؛ (مرکب) جس میں آکسیجن زیادہ ھو-

**uranous**, *a.* : یورانیم کا؛ (مرکب) جس میں آکسیجن کم ھو -

**Urano-in comb.** : یونانی لفظ ( *ouranos* ) بمعنی آسمان کی ترکیبی صورت -

*-graphic* ( al ), *aa.* : تشریح افلاک کے متعلق -

*-graphy* : علم تشریح افلاک؛ علم هیئت کا تشریحی یا بیانی حصہ -

*-logy* : علم هیئت ؛ فلکیات -

*-metry* : (۱) علم مساحت افلاک - (۲) نقشۂ کواکب ؛ جس سے ستاروں کا حجم اور ان کا باھمی فاصلہ معلوم ھوتا ھے -

**Uranus**, (ur-) *n.* : (۱) ( یونانی دیومالا ) یورانس ؛ زمین ( *Ge* ) کا بیٹا جو زحل ( *Gronus* ) اور ( *Titans* ) وغیرہ کا باپ تھا - (۲) یورانس؛ وہ سیارہ جسے ھر سیل نے سنہ ۱۷۸۱ ع میں دریافت کیا اور جو نظام فلکی میں بلا استثنا نیپچون کے بعید ترین سیارہ ھے -

**Urban**, *a.* : شہر کا ؛ شہر کا رھنے والا -

*urbanize, v. t.* : شہر بنانا یا بنایا جانا -

*urbanization, n.* : شہر بنا دینا ؛ شہر کا رنگ پیدا کردینا -

**Urbane**, *a.* : (۱) مہذب ؛ شائستہ ؛ شستہ ؛ نستعلیق - (۲) خوش خلق ؛ خلیق ؛ بامروت ؛ خوش خلقی کا ؛ مروت کا -

**Urbanity**, *n.* : (۱) تہذیب ؛ شائستگی؛ شستہ یا نستعلیق ھونا ؛ خوش خلقی ؛ مروت - (۲) (قدیم) مہذب ظرافت ؛ مہذب مزاج یا مذاق -

**Urceolate** ( -at ), *a.* : ( نباتیات ) گھڑے کی شکل کا ؛ جس کا منھہ چھوٹا اور جسم بڑا ھو -

**Urchin** *n.* : (۱) شریر یا چنچل لڑکا- (۲) لڑکا ؛ چھوکرا- (۳) سیہی کے سے خول کا جانور جو سمندر کی تہ میں رھتا ھے ؛ بحری خارپشت - (۴) خار پشت ؛ ساھی ؛ سہی - (۵) ( قدیم ) بد شکل روح یا بھوت جو خار پشت کی شکل میں ظاھر ھوا کرتا تھا -

**Urdu** ( oordoo ) *n.* : اردو زبان -

**-Ure**, *suf.* : لاحقہ جو انگریزی میں حسب ذیل معنی پیدا کرتا ھے : (۱) حاصل مصدر مثلاً *seizure* - (۲) اسم کیفیت جو فعل سے بنا ھو مثلاً *pleasure* - (۳) اسم مجموع مثلاً جماعت مقننہ *legislature* - (۴) محکمہ ؛ صیغہ مثلاً صیغہ عدالت *judicature* -

**Urea**, *n.* : (کیمیا) بولینا ؛ وہ دانہ دار بےرنگ حل پذیر مرکب جو جانوروں ( بالخصوص دودھ پلانے والے جانوروں ) کے پیشاب میں پایا جاتا ھے -

**Uret** *suf.* : ( کیمیا ) لاحقہ جس کی جگہہ اب *ide* آتا ھے دیکھو - ide -

**Ureter**, *n.* : حالب ؛ پیشاب کی نالی؛ وہ نالی جس کے راستے سے پیشاب گردے سے مثانے میں پہنچتا ھے -

**ureteritis** *n.* : التہاب حالب ؛ پیشاب کی نالی کا ورم اور سوزش -

**Urethra**, *n.* : مجری البول ؛ وہ نالی جس کے ذریعے سے پیشاب مثانہ سے خارج ھوتا ھے -

**urethral**, *a.* : مجری البول کا -

**urethritis**, *n.* : التہاب مجری البول -

**urethroseele**, *n.* : ورم مجری البول -

**urethrotomy**, *n.* : جراحی مجری البول ؛ عمل جراحی جو مجری البول پر کیا جائے -

**Uretic**, *a.* & *n.* : مدر ؛ پیشاب آور ( دوا ) -

**Urge**, *v.t.* & *n.* : (۱) ( جبر یا تاکید سے ) چلانا ؛ آگے بڑھانا ؛ دوڑانا وغیرہ ( *urged his horse forward* ) - (۲) سخت اصرار یا تاکید سے کہنا ؛ بہت اصرار یا تاکید کرنا ؛ بہت زور دینا ( *urged him to actaion* ) - (۳) (تجویز) عمل در آمد پر اصرار کرنا - (۴) ( منتوں ، دلیلوں وغیرہ کی ) بھر مار کردینا - (۵) زور دینا ؛ زور کے ساتھہ پیش کرنا ؛ توجہ دلانا - (۶) ( ادبی زبان ) قوی محرک ؛ لگن؛ شوق -

**Urgency**, *n.* : (۱) شدت - (۲) نہایت ضروری ھونا ؛ نہایت تاکیدی ھونا - ( ۳ ) فوری تعمیل کی ضرورت ؛ نہایت عجلت کی ضرورت - ( ۴ ) بے حد اصرار- (۵) ( پارلیمنٹ میں کم از کم ۳۰۰ رایوں کے اتفاق سے ) کسی معاملے کی ضرورت و اھمیت کا اعلان -

**urgent**, *a.* : (۱) نہایت شدید ؛ نہایت ضروری ؛ نہایت تاکیدی ؛ فوری تعمیل طلب - (۲) بے حد مصر ؛ شدت سے اصرار کرنے والا ؛ پیچھے پڑجانے والا -

**Urgently**, *adv.* : (۱) نہایت تاکید سے ؛ بے حد اصرار سے- (۲) بہت شدت سے - ( ۳ ) فوری طور پر ؛ فوری تعمیل طلب حکم کے ذریعے -

**Uric**, *a.* : بولی؛ پیشاب سے متعلق-

*u. acid* : ترشۂ بولی ؛ پیشاب کا تیزاب جو عموماً انسان اور چوپایوں کے پیشاب میں کم اور پرندوں اور رینگنے والے کیڑوں کے پیشاب میں زیادہ پایا جاتا ھے -

**-Urient** : لاحقہ بمعنی " کرنے والا یا خواھش رکھنے والا" -

*nupturient* = مثلاً شادی کا خواستگار؛ شادی کرنے والا

**Urim**, *n.* **U.** & *thummim* : درنا معلوم نوعیت کی اشیا

جن کا ذکر بائبل میں بڑے پجاری کے چار آئینے کے سلسلے میں آیا ھے -

**Urinal**, *n.* : (۱) پیشاب دان - (۲) پیشاب خانہ - (۳) مریضوں کے لیے پیشاب کرنے کا برتن - (۴) قارورے کی شیشی -

**Urinary**, *a.* & *n.* : (۱) بولی ؛ پیشاب سے متعلق ( *diseases* of *u. organs* ) - (۲) حوض جس میں پیشاب کھاد کے طور پر جمع کیا جاتا ھے ؛ خزانۂ پیشاب - (۳) ( فوج ) پیشاب خانوں کا سلسلہ -

**Urinate**, *v.i.* : پیشاب کرنا -

**urination**, *n.* : بول؛ تبویل ؛ پیشاب ھونا یا کرنا -

**Urine**, *n.* : بول ؛ پیشاب ؛ قارورہ -

**urinous**, *a.* : بولی ؛ پیشاب کا؛ پیشاب کی قسم کا -

**Urino-** *in comb.* : *urine* بہ معنی "پیشاب" کی ترکیبی صورت -

*-logy* : ( طب ) مبحث بول ؛ قارورے کی بحث -

*-meter* : بول پیما ؛ وہ آلہ جس سے پیشاب کا ثقل نوعی معلوم کرتے ھیں -

*-metry*, *n.* : بول پیمائی ؛ وزن بول -

*-scopic*, *a.* : معائنۂ بول کا -

*-scopy.* : معائنۂ بول؛ قارورے کا امتحان -

**Urn**, *n.* & *v.t.* : (۱) ارن ؛ خاک بردار ؛ خاک دان ؛ مرتبان نما ظرف جس میں اگلے زمانے کے لوگ مردوں کی خاک رکھا کرتے تھے یا پیمانے کے طور پر استعمال ھوتا تھا - (۲) ( مجازاً ) ھر ایسی چیز جس میں مردے یا ان کی کوئی یادگار رکھی جائے؛ قبر - (۳) بڑا چائے دان جس میں چائے گرم رکھتے ھیں -

*u.-flower* : گل کوزہ ؛ بصلہ دار پودہ جس میں کوزے کی شکل کا پھول لگتا ھے -

**urnful**, *n.* : چائے دان بھر -

**Uro-** *in comb.* = *urine* : *urine* بہ معنی " پیشاب " کی ترکیبی صورت -

*-logy* : ( طب ) مبحث البول ؛ قارورے کی بحث -

**Uro-** *in comb.* : لاطینی لفظ *oura* بہ معنی " دم " کی ترکیبی صورت تشریح کی اصطلاحوں میں -

*Ursa*, *n.* ستارے کا نام -

*u. major* : دب اکبر -

*u. minor* : دب اصغر -

**Ursine**, *a.* : (۱) ریچھ کا یا ریچھ کی طرح کا ؛ خرسی ؛ خرس نما - (۲) ( علم حشرات ) خار دار ؛ جن کے جسم پر کانٹے ھی کانٹے ھوں -

**ursiform**, *a.* : خرس نما -

**Ursuline**, *a.* & *n.* : نن اس جماعت کی جو سنہ ۱۵۳۷ ع میں اس غرض سے قائم کی گئی تھی کہ بیماروں کی تیمار داری اور لڑکیوں کی تعلیم کی خدمت انجام دے -

**Urticate**, *v. t.* : (۱) بچھوا ( پودے ) کی طرح ڈنک مارنا - (۲) کسی عضو کو جو سن ھو گیا ھو بچھوا لگانا تاکہ اس میں احساس پیدا ھو -

**urtication**, *n.* : بچھوا لگا کر احساس پیدا کرنا؛ تھپتھپالا ابھرہ -

**Urticaria**, *n.* : ( علم الامراض ) طفحۂ انجرہ ؛ بچھوا چتھی ؛ ایک بیماری جس میں جسم پر سرخ چتھے پڑجاتے ھیں -

**Urubu** *(oorooboo)*, *n.* : امریکہ کا سیاہ رنگ کا گدھ -

**Urus**, *n.* : (۱) ایک قسم کا جنگلی سانڈ جس کا ذکر سیزر نے کیا ھے - (۲) ارنے بھینسے کو بھی کہہ دیتے ھیں -

**Us** *pl.obj. of I.* (۱) ھمیں ؛ ھم کو - (۲) ( شعر و خطابت ) اپنے آپ کو -

**Usage** *(uzij)* *n.* : (۱) سلوک ؛ برتاؤ ؛ استعمال ( *met with harsh u., damaged by rough u.)* - (۲) دستور ؛ رواج - (۳) ( قانون ) رواج جو عرصے سے ھو مگر ھمیشہ سے نہ ھو - ( *an ancient u.)*

**Usance**(-z-), *n.* : ( تجارت ) میعاد ادائگی ( غیر ممالک کی ھنڈیوں کی )

**Use**, *n.* : (۱) استعمال ؛ کام میں لانا ؛ برتنا یا برتا جانا - (۲) حق استعمال؛ قوت استعمال ( *stipulated for the u. of the piano, lost the u. of his right arm* ) - (۳) فائدہ ؛ نفع ؛ مصرف - (۴) عادت ؛ عادی ھونا ( *u. and wont,* ) *long u. has reconciled me to it* ) - (۵) کسی خاص کلیسا کی رسوم و عبادات ( *anglican u.* ) - (۶) ( قانون ) اس جائداد کے تصرف اور منافع کا حق جو دوسرے کی ولایت یا امانت میں ھو -

**Use** (uz) *v. t.* & *i.* : (۱) کام میں لانا؛ فائدہ اٹھانا ؛ استعمال کرنا؛ مصرف میں لانا-(۲) صرف کرنا؛ برتنا؛ خرچ کرنا یا ھونا - (۳) چلانا ؛ کام لینا ( مشین، آلے یا اوزار سے ) - (۴) پیش آنا ؛ سلوک کرنا ؛ برتاؤ کرنا ( *used me like a dog* ) - (۵) ( اب صرف ماضی میں *to* سے پہلے آتا ھے ) معمول ھونا ؛ عادت ھونا -

*used to* : عادی ؛ عادت رکھنے والا -

**usable**, *a.* : قابل استعمال ؛ قابل صرف ؛ کام لینے کے قابل -

**user**, *n.* : صرف کرنے والا ؛ استعمال کرنے والا وغیرہ -

**Useful**(-s-) *a.* : (۱) کار آمد ؛ مفید ؛ سود مند ؛ فائدہ مند؛ نافع ؛ نفع بخش - (۲) ( عامیانہ ) بہت عمدہ ؛ بہت لائق ؛ بہت قابل -

*makes himself generally u.* : بہت سی مختلف خدمتیں انجام دیتا ھے -

**usefully**, *adv.* : مفید طریقے سے -

**usefulness**, *n.* : مفید ھونا؛ فائدہ مندی -

**Useless**, *a.* : (۱) بے فائدہ ؛ بے کار ؛ غیر مفید ؛ جو کسی کام میں نہ آئے ؛ بے مصرف - (۲) ( عامیانہ ) سست ؛ جس کی طبیعت ناساز یا افسردہ ھو ( *am feeling u.* ) -

**uselessly**, *adv.* : خواہ مخواہ؛ بے فائدہ؛ غیر مفید طور پر -

**uselessness**, *n.* : بے فائدہ ھونا -

**User**, *n.* : (۱) استعمال کرنے والا - (۲) ( قانون ) کسی ذی کا مسلسل استعمال -

*right of u.* : (۱) حق استعمال - (۲) حقیت بر بنائے استعمال -

**Usher**, *n.* & *v. t.* : (۱) نقیب ؛ وہ عہدہ دار جو عدالت کی دربانی کرتا ھے ؛ ٹاؤن ھال میں حاضرین کو ان کی مقررہ جگہوں پر بٹھاتا ھے اور بڑے بڑے امراء و روساء کے آگے آگے چلتا ھے - (۲) ( تحقیر کے طور پر ) مدرس - (۳) نقیب کی خدمت انجام دینا - (۴) کسی امیر کے آگے آگے نقیب کی طرح چلنا ؛ اندر لے جانا - (۵) ( مہمان یا آنے والے کو ) پہنچانا -

*gentleman u. of the black rod* - black دیکھو
*ushership, n.* : نقیب کا عہدہ -
**Usquebaugh,** (-kwibaw) *n.* : (۱) وسکی شراب - (۲) آیر لینڈ کا ایک مفرح شربت جو برانڈی سے بنایا جاتا ھے -
**Ustulation,** *n.* : (۱) نم چیز کو سفوت بنانے کے لیے خشک کرنا - (۲) شراب کو جلانا -
**Usual** (uzhooal) *a.* : معمولی؛ جو معمولاً ہوتا ہو؛ حسب معمول؛ حسب عادت؛ حسب رواج -
**usually,** *adv.* : معمولاً؛ عموماً؛ عادتاً -
**usualness,** *n.* : حسب معمول، حسب عادت، حسب رواج ہونا -
**Usucaption** (-uz-) *n.* : (قانون دیوانی) ملکیت بر بنائے قبضہ؛ وہ حق جو کسی جائداد پر ایک مدت تک مسلسل بلا مزاحمت قابض رهنے کی وجہ سے پیدا ہوجاتا ھے؛ حق تصرف قدیم -
**Usufruct** (uz-) *n. & v. t.* : کسی دوسرے کی جائداد کے منافع سے اس طور پر متمع ہونے کا حق کہ اصل جائداد کو نقصان نہ پہنچے؛ حق واصلات؛ حق استفادہ -
**Usufructuary,** *a & n.* : حق واصلات یا حق استفادہ رکھنے والا؛ (دیکھو اوپر کا لفظ) -
**Usurer** (uzher-) *n.* : سود خور؛ بہت بھاری سود لینے والا -
**Usurp** (uz-) *v. t. & i.* : (۱) ناجائز طور پر کسی چیز پر قبضہ کرلینا؛ غصب کرنا؛ دبا بیٹھنا - (۲) (شاذ) نا جائز طور پر مداخلت کرنا -
*usurpation, n.* : غصب -
*usurper, n.* : غاصب -
*usurpingly, adv.* : غاصبانہ -
**Usury** (uzheri) *n.* : (۱) سود خوری؛ شرح مروجہ خصوصاً شرح قانونی سے بہت زیادہ سود لینا - (۲) (شرح قانونی سے) بہت بھاری سود -
*usurious* (-z-, -zh-) *a.* : سود خور؛ بہت بھاری سود لینے والا -
*usuriously, adv.* : (۱) سود خوروں کی طرح - (۲) بہت بھاری سود پر -
*usuriousness, n.* : سود خوری؛ سود خور ہونا -
**Ut** ( oot ) *n.* : (کسی سر گم کا) بنیادی سر -
**Ut,** *adv.* : *Ut. infra* : حسب تفصیل ذیل -
*ut supra* : حسب تفصیل بالا؛ جیسا اوپر دکھایا گیا ھے -
**Utensil,** *n.* : آلہ، خصوصاً برتن -
*kitchen u.* : باورچی خانے کے ظروف و آلات؛ برتن وغیرہ -
**Uterine,** *a.* : (۱) رحم سے متعلق؛ رحمی - (۲) اخیافی؛ سوتیلا؛ سگی ماں مگر سوتیلے باپ کی اولاد -(*his u. brother*)
**Uterus,** *n.* (pl. -i) : رحم -
**uteritis,** *n.* : التهاب رحم؛ رحم کا ورم اور سوزش -
**Utilitarian,** *a & n.* : (۱) افادیت کا؛ افادیت سے متعلق؛ افادی - (۲) افادیت پسند؛ افادی -
**Utilitarianism,** *n.* : (۱) افادیت پسندی؛ غرض پرستی؛ یہ اصول کہ جو کام اپنے لیے مفید ہو وھی اچھا ھے - (۲) (فلسفہ) افادیت؛ افادیت اجتماعی؛ جان استوارٹ مل کا نظریۂ اخلاق جس کی رو سے فعل اخلاقی کا مقصد پوری جماعت یا معاشرے کو فائدہ پہنچانا ھے -

**Utility,** *n.* : (۱) افادہ؛ مفید ہونا - (۲) مفید چیز؛ فائدہ؛ منفعت - (۳) افادیت (دیکھو اوپر کا لفظ) - (۴) (تھیٹر: نیز *u.-man*) بہت چھوٹے چھوٹے پارٹ کرنے والا ایکٹر -
**Utilize,** *v. t.* : استفادہ کرنا؛ فائدہ اٹھانا؛ کام میں لانا -
**utilizable,** *a.* : قابل استعمال؛ کام کا؛ جو کام میں لایا جاسکے -
**utilization,** *n.* : استعمال؛ کام میں لانا -
*Uti possidetis, n.* : اصول قبضۂ موجودہ؛ وہ اصول جس کی رو سے لڑائی میں فریقین جن مقامات پر قبضہ کر چکے ھیں ان پر بہ دستور قابض رهتے ھیں؛ (لاطینی فقرہ جس کے معنی "جس طرح تمہارا قبضہ ھے") -
**Utmost,** *a. & n.* : (۱) بعید ترین؛ سب سے دور کی - (۲) انتہائی؛ بے حد؛ پرلے سرے کی - (۳) انتہائی کوشش -
*one's u.* : اپنی سی؛ ہر امکانی کوشش -
**Utopia** (u-) *n.* : (۱) یوٹوپیا، ایک کتاب جو سر ٹامس مور نے سنہ ۱۵۱۶ ع میں شایع کی؛ اس میں ایک فرضی جزیرے کا ذکر ھے جس میں ایک مکمل مثالی تمدنی و سیاسی نظام رائج تھا - (۲) مثالی یا معیاری مقام یا معاشرت -
**Utopian,** *a. & n.* : (۱) یوٹوپیا کا باشندہ - (۲) خیال پرست (بلند خیالات اور پر جوش طبیعت کا غیر عملی شخص)؛ شیخ چلی -
**utopianism,** *n.* : خیال پرستی؛ غیر عملی مصلحانہ جوش -
**Utricle,** *n.* : (۱) خلیہ (جسم حیوانی یا جسم نباتی کا) - (۲) چھوٹی سی تھیلی خصوصاً کان کے اندر کی -
**utricular,** *a.* : (۱) خلوی - (۲) کان کی تھیلی سے متعلق -
**Utter,** *a.* : قطعی؛ کلی؛ انتہائی -
*u. barrister* : چھوٹا بیرسٹر؛ دوسرے درجے کا بیرسٹر جو K. C. نہ ہو -
**utterly,** *adv.* : قطعاً؛ سراسر، بالکل -
**uttermost,** *a.* : انتہائی -
**utterness,** *n.* : قطعیت؛ انتہائی ہونا -
**Utter,** *v. t.* : (۱) چیخ مارنا؛ آہ بھرنا؛ منہ سے نکالنا - (۲) زبان سے نکالنا؛ زبان یا قلم سے ادا کرنا؛ کہنا؛ لکھنا - (۳) چلانا (نوٹ، جعلی سکہ وغیرہ) -
**Utterance,** *n.* : (۱) اظہار (الفاظ میں) - (*gave u. to his rage*) (۲) قوت نطق؛ بولنے کی قوت - (۳) الفاظ؛ تقریر (*his pulpit uu.*) -
**Utterance,** *n.* : *Fight &c. to the u.* (ادبی زبان) آخر دم تک لڑنا -
**Uvula,** (pl. -ae) : (۱) لہات؛ حلق کا کوا - (۲) مثانے اور دماغ کا نرم لٹکا ہوا گوشت؛ لہات مثانہ؛ لہات مخیخ -
**uvular,** *a.* : لہاتی -
**Uxorious,** *a.* : (۱) زن پرست؛ زوجہ پرست؛ جو اپنی بیوی کو حد سے زیادہ چاھتا ہو - (۲) زن مرید -
**uxoriously,** *adv.* : زن پرستی یا زن مریدی سے -
**uxoriousness,** *n.* : زن پرستی؛ زن مریدی -
**Uzbeg,** *n.* : وسطی ایشیا کی ایک ترکی قوم؛ ازبک -

# V

**V, v, ( ve ) letter** ( pl. vs, v's, vees ) : (۱) انگریزی حروف تہجی کا بائیسواں حرف جو " واؤ " کی آواز دیتا ھے - (۲) V کی شکل کا جوڑ - (۳) ( رومی ھندسوں میں ) پانچ کا ھندسہ -

***Va*** **(vah) mus.** : ( موسیقی کی ھدایت ) کرتے رھو ؛ جاری رکھو -

*va rallentando* : آھستہ آھستہ دھیما کرتے رھو -

**Vacancy, *n.*** : (۱) خالی ھونا - (۲) خالی الذھن ھونا ؛ بے خیالی ؛ بے شغلی ؛ ( دماغ کا ) متھاپن - (۳) خالی جگہ ؛ خالی اسامی -

**Vacant, *a.*** : (۱) خالی ؛ جس میں کوئی نہ ھو ؛ ( *v. house,* *compartment* ) - (۲) خالی ؛ تقرر طلب ( *v. post* ) - (۳) کھوکھلا ؛ بے مغز ؛ سپاٹ ؛ متھا ( دماغ ) - (۴) بے معنی ( *v. store, remark* ) -

**vacantly, *adv.*** : بے معنی طور پر -

**Vacate, *v. t.*** : خالی کردینا ؛ چھوڑ کر چلا جانا ؛ منسوخ کردینا ؛ فسخ کردینا ( قانون ، معاھدہ وغیرہ ) -

**Vacation, *n.*** : (۱) خالی کرنا یا کیا جانا - (۲) تعطیل ؛ چھٹی -

**Vaccinate, *v. t.*** : (۱) چیچک کا ٹیکا لگانا ؛ چیچک کی ویکسین کا ٹیکا لگانا - (۲) کسی اور ویکسین کا ٹیکا لگانا -

**vaccination, *n.*** : ٹیکا لگانا یا لگنا -

**vaccinationist, *n.*** : چیچک کا ٹیکا جبراً لگانے کا حامی -

**vaccinator, *n*** : ٹیکے والا ؛ ٹیکا لگانے والا -

**Vaccine, *a.* & *n.*** : (۱) گائے کے متعلق ؛ گائے کا - (۲) چیچک کا - (۳) چیچک وغیرہ کے ٹیکے کا - (۴) کسی بیماری خصوصاً چیچک کا خاص تدبیر سے تیار کیا ھوا زھریلا مادہ جس کا ٹیکا لگانے سے انسان اس بیماری سے محفوظ رھتا ھے ؛ ویکسین -

*bovine v.* : گائے سے حاصل کی ھوئی ویکسین -

*humanized v.* : انسان کی چیچک سے حاصل کی ھوئی ویکسین -

**vaccinal, vaccinic, *aa.*** : (۱) ویکسینی ؛ ویکسین کا - (۲) ٹیکے کا -

**Vaccinia, *n.*** : (طب) مصنوعی چیچک جو ٹیکا لگانے سے پیدا ھوتی ھے -

**Vacillate, *v. i.*** : (۱) ادھر ادھر ھلنا ؛ جھولنا ؛ ڈگمگانا - (۲) پس و پیش کرنا ؛ مذبذب ھونا - (۳) بار بار رائے بدلنا ؛ متلون ھونا -

**vacillatingly, *adv.*** : حیص بیص میں ؛ پس و پیش کرتے ھوئے -

**vacillation, *n.*** : (۱) حیص بیص ؛ پس و پیش ؛ تذبذب - (۲) تلون -

**Vacuole, *n.*** : خلال ؛ کسی عضو میں باریک جوف جس میں ھوا یا سیال شے ھو -

**vacuolar, vacuolate, *aa.*** : (۱) خلال کا - (۲) خلال دار -

**Vacuous, *a.*** : (۱) خالی ؛ جس میں خلا ھو - (۲) کھوکھلے دماغ کا ؛ بے مغز ( *a v. fellow* ) - (۳) بے معنی ( *v. stare,* ) -

**vacuity, vacuousness, *nn.*** : (۱) خالی ھونا - (۲) بے مغزی - (۳) بے معنی ھونا -

**Vacuum, *n.*** ( pl. -ums, -a ) : (۱) خلا ؛ وہ جگہ جو مادے سے مطلقاً خالی ھو - (۲) وہ ظرف یا مکان جس سے ھوا کش کے ذریعے ھوا نکال لی گئی ھو - (۳) ( بے جا استعمال ) ھوا کے دباؤ کا طبعی حد سے کم ھونا -

*Guerickian v.* : خلا جو ھوا کش سے پیدا کیا جائے -

*Torricellian v.* : خلا جو پارے کے پمپ سے پیدا کیا جائے -

*v. brake* : خلا روک ؛ جس سے ریل گاڑی کو روکتے ھیں -

*v. cleaner* : گرد کش ؛ آلہ جو ھوا کے ساتھ گرد کو بھی کھینچ لیتا ھے -

*v. flask* : خلا بوتل ؛ دھری بوتل جس کے دونوں حصوں کے بیچ میں خلا ھوتا ھے جس کی وجہ سے اندر کے حصہ میں جو چیز ھو وہ گرم یا ٹھنڈی رھتی ھے -

*v.-gauge* : خلا کا بار پیما -

*v.-tube* : خلا نلکی ؛ جو ھوا سے بالکل خالی کرکے سربہ مہر کردی گئی ھو -

**Vade-mecum, *n.*** : (۱) کوئی کتاب ( مثلاً دستور العمل وغیرہ ) جو ھمیشہ ساتھ رھتی ھو - (۲) رفیق ( کتابوں کے نام کا جز ) -

*Vae victis,* ( int. ) : وائے بر حال مفتوح ( یعنی فاتح اس سے بہت بری طرح پیش آئے گا ) -

**Vagabond, *a.*, *n.* & *v.i.*** : (۱) خانہ بدوش - (۲) جو مارا مارا پھرے ؛ آوارہ - (۳) سیلانی ؛ چلنے پھرنے والی ( مکڑی ) - (۴) آوارہ گرد - (۵) ( عامیانہ ) بدمعاش ؛ لچا -

**vagabondage, *n.*** : (۱) آوارگی ؛ آوارہ گردی - (۲) آوارہ گرد لوگ -

**vagabondish, *a.*** : (۱) آوارہ گرد ؛ آوارہ مزاج - (۲) آوارگی کا ؛ آوارہ گردوں کا -

**vagabondism, *n.*** : آوارگی ؛ آوارہ گردی -

**vagabondize, *v.i.*** : (۱) آوارہ گردی کی زندگی بسر کرنا - (۲) مارا مارا پھرنا -

**Vagary, *n.*** : (۱) خیال پریشاں ؛ وھم ؛ بے سر و پا خیال - (۲) من کی موج ؛ لھر - (۳) انوکھی حرکت ؛ اپج کی حرکت -

**Vagina** ( -j- ), ***n.*** : (۱) نیام ؛ غلاف - (۲) ( تشریح ) فرج - (۳) ( نباتیات ) غلاف جو اس مقام پر بن جاتا ھے جہاں پتیاں تنے سے ملتی ھیں -

**vaginal, *a.*** : (۱) فرج کا - (۲) غلاف نما -

**vaginate** (d) ***a.*** : غلاف دار -

**vaginitis, *n.*** : التہاب فرج -

**vaginotomy, *n.*** : فرج کا عمل جراحی -

**Vagrant, *a.* & *n.*** : (۱) سیلانی ؛ خانہ بدوش ؛ خانہ بدوشانہ ، سفری ؛ دورہ کرنے والا - (۲) پریشان خیال ؛ منتشر ( دماغ ) ؛ پریشان ؛ بے سروپا ( خیالات ) -

**vagrancy, *n.*** : (۱) آوارہ گردی - (۲) آوارہ گرد لوگ -

**vagrantly, *adv.*** : (۱) سیلانیوں کی طرح - (۲) آوارہ گردوں کی طرح

**Vague** ( -g- ) ***a.*** : (۱) غیر واضح ؛ دھندلا - (۲) مبھم ؛ مگھم ؛ گول مول - (۳) کھویا ھوا ؛ پراگندہ دماغ - (۴) دھندلے خیالات رکھنے والا ؛ مگھم بات کہنے والا -

**vaguely, *adv.*** : (۱) غیر واضح طور پر ؛ مبھم طور پر - (۲) مگھم الفاظ میں ؛ گول مول الفاظ میں -

**vagueness, *n.*** : (۱) غیر واضح ھونا ؛ دھندلا ھونا ؛ ابھام ؛ مگھم پن - (۲) کھویا ھوا ھونا ؛ پراگندہ دماغی -

**Vail, *v.t.* & *i.*** : (۱) ( قدیم و شعر ) ( طرے ، تاج وغیرہ کو ) اتھار

اطاعت کے لیے جھکانا یا اتارنا - (۲) تعظیم کے لیے ٹوپی اتارنا؛ سر جھکانا -

**Vail,** *n.* : (۱) انعام؛ بخشش - (۲) کسی ناجائز کام کا انعام -

**Vain,** *a.* : (*v. boasts,* ؛ بے حقیقت ؛ (۱) بے بنیاد ؛ خالی خولی ؛ بہت خفیف یا معمولی (*v. triumph*) - (۲) جزوی ؛ (*v. distinctions*) - (۳) بے فائدہ ؛ بے نتیجہ ؛ لاحاصل ؛ فضول - (۴) خود پسند ؛ خود نما ؛ جسے اپنی خوبصورتی یا لیاقت پر حد سے زیادہ ناز ہو -

*in vain* : بے فائدہ -

*take person's name in v.* : دیکھو Take -

*vainglorious, a.* : شیخی باز -

*vaingloriously, adv.* : شیخی سے -

*vaingloriousness, n.* : شیخی بازی -

*vainglory* : شیخی ؛ لاف زنی -

**vainly,** *adv.* : (۱) بے فائدہ - (۲) خود پسندی سے ؛ خود نمائی سے -

**vainness,** *n.* : (۱) بے فائدہ ہونا - (۲) بے بنیاد یا بے حقیقت ہونا -

**Vair,** *n.* : (نقابت) چھوٹی چھوٹی سپر نما شکلوں کا سلسلہ جو باری باری سے نقرئی اور لاجوردی رنگ کی ہوتی ہیں -

**Vaisya,** *n.* : ویش ؛ ہندوؤں کی چار ذاتوں میں سے تیسری ذات جس میں دوکاندار اور کاشتکار شامل ہیں -

**Vakeel,** *-il* (-el) *n.* : (۱) نمائندہ ؛ سفیر ؛ وکیل - (۲) (ہندوستان) وکیل ؛ پلیڈر

**Valance, Valence,** *n.* : (۱) ایک قسم کا منقش کپڑا جو گدوں کے غلاف اور پردوں وغیرہ کے لیے استعمال ہوتا ہے - (۲) مسہری کا پردہ -

**valanced,** *a.* : جس میں پردے لٹکے ہوں -

**Vale,** *n.* : (۱) وادی ؛ گھاٹی (اب اس معنی میں صرف شعر میں یا مقامات کے ناموں میں استعمال ہوتا ہے) - (۲) پرنالہ یا نالی جس میں بمبے وغیرہ کا پانی گر کر بہتا ہے -

**Vale,** *int. & n.* : خیر باد ؛ الوداع ؛ خدا حافظ -

**Valediction,** *n.* : (۱) خدا حافظ کہنا ؛ الوداع کہنا - (۲) الوداعی الفاظ ؛ رخصتی الفاظ

**valedictory,** *a.* : (۱) الوداعی ؛ رخصتی - (۲) (امریکا) کالج کے سینیئر اسکالر کی رخصتی تقریر ڈگری لینے کے بعد یا بعض اور موقعوں پر -

**Valence,** *n.* : (کیمیا) گرفت ؛ کسی عنصر یا ایک جوہر کی قوت ہائیڈروجن کے ایک یا زیادہ جوہروں سے ترکیب پانے کی -

**Valencia,** *n.* : (۱) ہسپانیہ کا صوبہ بلنسیہ - (۲) (عموماً جمع) کپڑا جس میں اون کا تانا اور ریشم کا یا سوت کا بانا ہوتا ہے - (۳) (جمع) بلنسیہ کی کشمش ؛ بلنسیہ کے بادام -

**Valenciennes** (-enz, or valenşenz) *n.* : (۱) ایک قسم کی بھاری کام کی بیل - (۲) آتشبازی کا ایک مسالہ -

**Valency,** *n.* : (کیمیا) گرفت ؛ گرفت کی اکائی ؛ ہائیڈروجن کے ایک جوہر کی قوت ترکیبی -

**Valentine,** *n.* : (۱) یوم ویلنٹائن ؛ ۱۴ فروری کی تاریخ جب مقدس ویلنٹائن کو سولی دی گئی ، عام عقیدے کے مطابق اس روز پرندے اپنے جوڑے بناتے ہیں - (۲) معشوق جو اس روز منتخب کیا جائے - (۳) عاشقانہ یا طنزیہ خط یا تصویر جو اس دن مرد عورت کو یا عورت مرد کو بھیجتی ہے -

**Valerian,** *n.* : (۱) ولیرین ؛ ایک قسم کا پودا جس میں چھوٹے چھوٹے گلابی اور سفید پھول ہوتے ہیں جن کی تیز خوشبو بلیوں اور چوہوں کو مرغوب ہے - (۲) اس کی جڑ بطور مفرح استعمال کی جاتی ہے -

**valerate,** *n.* : ولیرین کا نمک -

**valeric,** *a.* : ولیرین کی جڑ کا -

**Valet,** *n. & v. t.* : (۱) (*v. de chambre,*) خاص خدمت گار (جو کپڑے پہنانے وغیرہ کا کام کرتا ہے) - (۲) (*v. de place*) ہرکارہ (خصوصاً فرانس میں) - (۳) لوہے کی نوک کی لکڑی جو گھوڑوں کو سدھانے میں استعمال کی جاتی ہے - (۴) خدمت گار ہونا ؛ خدمت گار کا کام انجام دینا -

**Valetudinarian,** *a. & n.* : (۱) سداروگی ؛ کمزور صحت کا (شخص) ؛ دائم المریض - (۲) جویائے صحت - (۳) اپنی صحت کی حد سے زیادہ فکر کرنے والا (شخص) ؛ صحت کا سودائی -

**valetudinarianism,** *n.* : (۱) دائم المریض ہونا - (۲) صحت کا سودا -

**valetudinary,** *a. & n.* : دائم المریض ؛ صحت کا سودائی -

**Valhalla,** *n.* : (۱) (ناروے کی دیو مالا) ولہالا ؛ قصر شہدا ؛ وہ قصر جس میں مقتول سورماؤں کی ارواح جمع ہوکر جشن مناتی ہیں - (۲) وہ عمارت جس میں کسی قوم کے مشاہیر کا مدفن ہو یا ان کے مجسمے وغیرہ نصب ہوں خصوصاً *Ratisbon* کا *Temple of fame* -

**Valiant** *a.* : (۱) شجاع ؛ بہادر - (۲) مردانہ ؛ مردانگی کا ؛ شجاعانہ ؛ بہادری کا -

**valiantly,** *adv.* : مردانہ وار ؛ بہادری سے -

**Valid,** *a.* : (۱) معقول ؛ مضبوط ؛ بجا ؛ صحیح (دلیل ؛ اعتراض) - (۲) (قانون) باضابطہ ؛ جائز ؛ جو قانون کے مطابق اور ضابطے کے لحاظ سے مکمل ہو -

**validity,** *n.* : (۱) باضابطہ ہونا ؛ جائز ہونا (قانوناً) - (۲) معقولیت ؛ صحت ؛ بجا ہونا -

**validly,** *adv.* : (۱) باضابطہ طور پر ؛ جائز طور پر - (۲) بجا طور پر ؛ صحیح طور پر

**Validate,** *v. t.* : جائز قرار دینا ؛ توثیق کرنا -

**validation,** *n.* : توثیق -

**Valise** (-es) *n.* : (۱) ایک قسم کا بیگ یا پورٹ منٹو - (۲) (فوج) سپاہیوں کا پیٹھ پر باندھنے کا تھیلا -

**Valkyr** (-er), **valkyria,-ie,** *n.* : (ناروے کی دیو مالا) والکیر ؛ دیوتا اوڈن کی بارہ پیش خدمتوں میں سے کوئی ایک جو اس کا فیصلہ کرتی ہیں کہ لڑائی میں کون کون شخص قتل ہوگا -

**Vallecula,** *n.* (pl. - ae) : (تشریح ؛ نباتیات) خیارہ ؛ گہری لکیر -

**vallecular,** *a.* : خیارہ نما -

**valleculate,** *a.* : خیارہ دار -

**Valley,** *n.* (pl. -eys) (۱) وادی ؛ گھاٹی - (۲) وادی نما نشیب - (۳) (تعمیر) اندرونی زاویہ جو ڈھلوان چھتوں کے

اتصال سے بڑھتا ھے -
*v. of the shadow of death* : -(کا زمانہ) انتہائی آلام ومصائب
**Vallonia,** *n.* : ( *v. oak,* ) وہ پیالہ جو ایک قسم کے شاہ بلوط کے پھل سے بنایا جاتا ھے اور رنگوں کے ملانے اور روشنائی بنانے میں کام آتا ھے -
**Vallum,** *n.* : (۱) ( قدیم روما ) دمدمہ؛ پشتہ - (۲) ( تشریح ) ابرو؛ بھوں -
**Valorize,** *v. t.* : سرکاری طور پر کسی چیز کی قیمت بڑھانا یا معین کرنا -
**valorization,** *n.* : تعین قیمت ( سرکاری طور پر ) -
**Valour,** *n.* : ( عموماً شعر، خطابت یا مزاح میں استعمال ہوتا ھے ) شجاعت؛ بہادری -
**valorous,** *a.* : شجاع؛ بہادر -
**valorously,** *adv.* : شجاعت سے؛ بہادری سے -
*Valse,* ( vahls ) *n.* : والز ناچ؛ جس میں ناچنے والوں کی جوڑی ایک دوسرے کی کمر میں ھاتھ دے کر چکر کھاتی ھوئی آگے بڑھتی ھے -
**Vamoos(e)** : دیکھو Vamose -
**Valuable,** *a.* & *n.* : (۱) بیش قیمت؛ بیش بہا؛ قیمتی؛ گراں قدر؛ قابل قدر - (۲) قابل تعین قیمت؛ جس کی قیمت کی تشخیص کی جاسکتی ھو ( *a service not v. in money* ) - (۳) ( عموماً جمع ) ذاتی استعمال کی قیمتی شے یا اشیا ( زیورات وغیرہ ) -
**Valuation,** *n.* : (۱) اندازۂ قیمت؛ تشخیص قیمت - (۲) تشخیص کردہ قیمت؛ مالیت - (۳) قدر و قیمت کا اندازہ -
**Value,** *n.* & *v. t.* : (۱) قدر و قیمت؛ قدر؛ افادہ - (۲) قیمت ( *sets a high v. on his time* ) - (۳) ( معاشیات ) قدر مبادلہ؛ قدر؛ دوسری اشیا کو خریدنے کی قوت جو کسی شے میں ھو ( *exchange (able) v., v. in exchange* ) - (۴) بدل؛ مساوی قیمت کی چیز - (۵) ( لفظ کا ) مفہوم - (۶) ( مصوری ) تصویر کے روشن اور تاریک حصوں کا تناسب - (۷) ( جبر و مقابلہ ) قیمت ( رقم کی ) - (۸) (حیاتیات) درجہ ( تقسیم کے لحاظ سے ) - (۹) قیمت کا تعین یا تشخیص کرنا - (۱۰) قدر کرنا؛ قابل قدر سمجھنا؛ عزیز رکھنا؛ فخر کرنا -
*face v.* : دیکھو Face -
*out of v.* : حد سے زیادہ روشن یا تاریک -
*surplus v.* : قدر زائد؛ محنت کی پیداوار جو مزدور اور اس کے بیوی بچوں کی خوراک نکالنے کے بعد بچ رھے -
*surrender v.* : دیکھو Surrender -
**valuer,** *n.* : تشخیص کنندہ -
**valueless,** *n.* : بے مصرف؛ ناکارہ؛ نکمی -
**valuelessness,** *n.* : ناکارہ ھونا؛ بے مصرف ھونا؛ نکماپن -
**Valve,** *n.* : (۱) کُھل مُندن؛ مشین کا وہ پرزا جس سے گیس یا سیال شے کا راستہ کسی نالی میں سے حسب ضرورت از خود کھل جائے اور بند ھوجائے - (۲) ( تشریح ) صمام؛ وہ جھلی جس میں سے خون وغیرہ ایک طرف بہتا رھے مگر دوسری طرف نہ بہ سکے - (۳) ( صدفیات ) صدف یا اس کا ایک علاحدہ حصہ؛ صدف پارہ - (۴) ( نباتیات ) درہ؛ دریچہ؛ ڈوڈے یا حامل زر

کی ایک پھانک -
*key v.* : ارگن باجے، بانسری وغیرہ کا کُھل مُندن -
*safety-v.* : دیکھو Safety -
*thermionic v.* : دیکھو Thermion -
**valval,** *a.* : ( نباتیات ) درے کا -
**valvar,** *a.* : کھل مندن کا؛ صمام کا؛ صدف کا -
**valvate,** *a.* : دریچہ دار؛ صمام دار -
**valveless,** *a.* : بے کُھل مُندن؛ بے صمام -
**valvelet, valvule,** *nn.* : (۱) ( تشریح ) چھوٹا سا صمام - (۲) ( نباتیات ) چھوٹا سا درہ یا دریچہ -
**valviferous,** *a.* : (۱) جس میں کُھل مُندن ھوں - (۲) پر صمام - (۳) دریچہ دار -
**valviform, valvular,** *aa.* : کھل مندن، صمام یا صدف درے کی شکل کا -
**valvulitis,** *n.* : التہاب صمام -
**(-) valved,** *a.* : (-) دریچے کا -
**Vambrace,** *n.* : ( تاریخ ) ساعد پوش؛ زرہ کا وہ حصہ جس سے کلائی کی حفاظت ہوتی ھے -
**Vamose,** *v. i.* & *t.* : ( امریکا عامیانہ ) ( کسی جگہ سے ) بھاگ جانا؛ چل دینا ( عموماً امر کے طور پر آتا ہے ) -
**Vamp,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) پنجہ؛ جوتے کے اوپر کے چمڑے کا اگلا حصہ - (۲) پیوند؛ جوڑ - (۳) باجے کا جوڑ ( جو گانے کے ساتھ وقت کے وقت ملا دیا جائے ) - (۴) ( جوتے میں ) پنجہ لگانا - (۵) پیوند لگانا؛ جوڑ لگانا - (۶) ادھر ادھر سے متفرق خیالات لے کر مضمون لکھ ڈالنا - (۷) (گانے کے ساتھ) وقت بے وقت برا بھلا جوڑ ملا دینا -
**Vamp,** *n.* & *v. t.* & *i.* : ( عامیانہ ) تعبہ، عیارہ -
**Vampire,** *n.* : (۱) خونخوار بھوت جو رات کو قبر سے نکل کر سوتے ھوئے انسان کا خون پی لیتا ھے - (۲) دوسروں کا خون چوسنے والا؛ سختی سے روپیہ وصول کرنے والا - (۳) خونخوار چمگادڑ؛ ایک قسم کا چمگادڑ جو گھوڑے اور مویشی وغیرہ اور سوتے ھوئے انسان کا خون پی لیتا ھے - (۴) ( تھیٹر ) ( دو پٹ کی کھائی دار ) چور دروازہ جس میں سے ایک شخص دفعتاً نکل آتا ھے یا غائب ھوجاتا ھے -
**vampiric,** *a.* : خونخوار بھوت یا خونخوار چمگادڑ کا سا -
**Vampirism,** *n.* : (۱) خونخوار بھوت کا عقیدہ - (۲) خون چوسنا؛ خون پینا ( لغوی اور مجازی معنی میں ) -
**Vamplate,** *n.* : ( تاریخ ) آھنی تختی جو ھاتھ کی حفاظت کے لیے نیزہ زنی کے وقت استعمال کی جاتی تھی؛ دست بند -
**Van,** *n.* & *v. t.* : (۱) ( قدیم ) پچھوڑنے کی کل - (۲) ( قدیم شعر ) بازو - (۳) کسی کچی دھات کو دھو کر اس کی ماھیت کا اندازہ کرنا - (۴) دھات کی ماھیت کا اندازہ جو اس طرح کیا جائے -
**vanner,** *n.* : دھات کو دھوکر اس کی ماھیت کا اندازہ کرنے والا -
**Van,** *n.* : (۱) مقدمۃ الجیش؛ مقدمۂ لشکر؛ ھراول؛ فوج کا اگلا حصہ - (۲) جہازوں کے بیڑے کا اگلا حصہ - (۳) ( میدان جنگ میں ) صف اول - (۴) ( مجازاً ) وہ لوگ جو کسی تحریک

میں پیش پیش ھوں؛ قائدین -

**v.-bird** : (۱) ھراول چڑیا ؛ سیلانی پرندوں میں سے پہلا پرند جو اوروں کے آنے کی خبر دیتا ھے - (۲) (مجازاً) پیش خیمہ؛ وہ چیز جو کسی آنے والے واقعے کی خبر دے -

***vanguard*** : (۱) فوج کا ھراول دستہ ؛ ھراول گارڈ - (۲) (مجازاً) کسی تحریک کا ھراول -

**Van**, *n.* & *v. t.* : (۱) بند چھکڑا - (۲) (ریل) مال گاڑی کا ڈبا (*luggage v.*) (۳) گارڈ کا ڈبا (*guard's v.*) -

**Vanadium**, *n.* : وانڈیم ؛ ایک کمیاب سفید فلزی عنصر جس کے بعض نمکوں سے پکا سیاہ رنگ بنتا ھے -

**vanadate**, *n.* : وانڈیٹ ؛ وانڈیم کا نمک -

**vanadic**, *a.* : وانڈیم کا (ایسا مرکب جس میں اس دھات کا جز کم ھو) -

**vanadous**, *a.* : وانڈیم کا (ایسا مرکب جس میں اس دھات کا جز زیادہ ھو) -

**Vandal**, *a.* & *n.* : (۱) ونڈال ؛ اس جرمانی نسل کا رکن جس نے فرانس، اسپین، شمالی آفریقہ اور روم کو تاراج کیا اور فنون لطیفہ کے کارناموں اور کتابوں کو برباد کردیا - (۲) تہذیب سوز؛ غارتگر تہذیب ؛ تہذیب کی نشانیوں خصوصاً فنون لطیفہ اور علوم کے مظاھر کا مٹانے والا -

**vandalic**, *a.* : ونڈالی ؛ ونڈالیوں کا سا ؛ تہذیب سوزی کا -

**vandalism**, *n.* : تہذیب سوزی ؛ غارتگری تہذیب

**Vandyke**, *n., a.* & *v. t.* : (۱) مشہور ولندیزی (ھالینڈ کا) مصور جس نے سنہ ۱۶۴۱ع میں وفات پائی - (۲) وان ڈائک کی بنائی ھوئی تصویر - (۳) دندانے دار جھالر یا اس کا ایک دندانہ - (۴) دندانے دار جھالر کا گریبان یا قبا (*V. cape, collar*) - (۵) اس طرز کا جو وان ڈائک کی تصویروں کے لباس کی عموماً ھوتی ھے ؛ دندانے دار جھالر کا - (۶) (جھالر وغیرہ میں) دندانے کاٹنا -

*v. beard* : نکیلی داڑھی -

*v. brown* : گہرا بادامی -

**Vane**, *n.* : (۱) مرغ باد نما ؛ مرغ کی شکل یا کسی اور شکل کی گھومنے والی چیز جو مناروں وغیرہ کے کلس میں ھوا کا رخ بتانے کے لیے لگائی جاتی ھے - (۲) سمت نما ؛ اسی قسم کی چیز جو آب پیما میں پانی کے بہنے کا رخ بتاتی ھے - (۳) جہاز کا مخروطی باد پیما (*dog-v.*) - (۴) (پون چکی یا جہاز چلانے کے پنکھے کا ایک) پنکھہ - (۵) (پیمائش کے آلات، زاویہ پیما وغیرہ کا) دید بان -

**vaned**, *a.* : جس میں باد نما وغیرہ لگا ھو -

**vaneless**, *a.* : بے باد نما یا سمت نما ؛ بے پنکھے ؛ بے دید بان -

**Vang**, *n.* : (بحری) ان دو طنابوں میں سے ایک جو اگلے اور پچھلے بادبان کی اوپر کو نکلی ھوئی بلی سے عرشے تک تنی ھوتی ھیں -

**Vangee** (-je) . *n.* : جہاز کا پمپ چلانے کی کل -

**Vanilla**, *n.* : (۱) ونیلا ؛ ثعلبیہ کی اقسام میں سے ایک اونچا پودا جس کے پھول خوشبودار ھوتے ھیں - (۲) (نیز *v. -bean*) اس درخت کی پھلی کا بیج ؛ ونیلا بن - (۳) ونیلا بن کا جوھر جو مٹھائی کے برف وغیرہ میں خوشبو کے لیے پڑتا ھے -

**vanillate**, *n.* : ونیلا کا نمک -

**vanillic**, *a.* : (کیمیا) ونیلا کا (مرکب جس میں ونیلا کا جز کم ھو) -

**Vanillism**, *n.* : ونیلا خارش ؛ ایک جلدی مرض جو ونیلا کے کارخانوں میں کام کرنے والوں کو اکثر ھوجاتا ھے -

**Vanish** *v. i.* & *n.* : (۱) دفعتاً غائب ھو جانا ؛ اک بارگی نظر سے اوجھل ھوجانا - (۲) رفتہ رفتہ غائب ھوجانا ؛ بتدریج زائل ھوجانا - (۳) گزر جانا ؛ جاتا رھنا - (۴) مٹ جانا ؛ معدوم ھوجانا - (۵) (ریاضی) صفر ھوجانا - (۶) (اسم) خفیف زائد آواز جو کسی حرف کی اصلی آواز کے بعد نکلتی ھے -

*vanishing fraction* : کسر متعدم ؛ وہ کسر جس کی مقدار متغیرہ کی ایک خاص قیمت قرار دینے سے کل کی قیمت صفر ھو جائے -

*vanishing-line* : خط انعدام فصل ؛ نامحدود فاصلے پر وہ خیالی خط جہاں تمام متوازی سطحیں دی ھوئی سطح کو قطع کرتی ھیں -

*vanishing-point* : تناظر (یعنی چیزوں کو فاصلے کے لحاظ سے چھوٹا بڑا دیکھنے) میں وہ نقطہ جس پر متوازی خطوط ملتے ھوئے نظر آتے ھیں ؛ نقطۂ انعدام فصل ؛ نقطۂ متلاشی -

**Vanity**, *n.* : (۱) بے بنیادی ؛ بے حقیقتی ؛ ھیچ ھونا - (۲) بے بنیاد شے ؛ ھیچ ؛ مایا - (۳) بیجا غرور ؛ بے بنیاد گھمنڈ ؛ خود بینی ؛ خود نمائی ؛ خود پسندی - (۴) نمود ؛ نمائش ؛ ٹیم ٹام - (۵) (تورات) دیوتا ؛ کافروں کے معبود -

*v., bag, case* : عورتوں کا سنگار بٹوا -

*V. Fair* : مایا کا کھیل ؛ دنیا -

**Vanquish**, *v. t.* : فتح کرنا ؛ فتح پانا ؛ غالب آنا (اب عموماً خطابت کے موقع پر آتا ھے) -

**vanquishable**, *a.*: قابل فتح-

**vanquisher**, *n.* : فاتح -

**Vantage**, *n.* : (۱) تفوق ؛ برتری - (۲) (کسی کے) فائدے کی چیز ؛ فائدہ - (۳) (ٹینس کی اصطلاح) ونٹیج ؛ پہلا پوائنٹ جو گیم میں دونوں طرف کے تین یا زیادہ مساوی پوائنٹ ھوجانے کے بعد جیتا جائے -

*coign of v.* : دیکھو Coign -

*v. -ground* : بہتر جگہہ ؛ مقام تفوق -

**Vapid**, *a.* : (۱) پھیکا ؛ سیٹھا ؛ بے مزہ - (۲) (مجازاً) بے لطف ؛ خشک -

**vapidity, vapidness**, *nn.* : پھیکا پن ؛ سیٹھا پن ؛ بے لطفی ؛ خشکی -

**vapidly**, *adv.* : پھیکے پن سے ؛ بے مزہ طور پر ؛ بے لطف طریقے سے -

**Vaporize**, *v. t.* & *i.* : بخار بننا یا بنانا ؛ تبخیر ھونا یا کرنا -

**vaporability**, *n.* : تبخیر پذیری -

**vaporization**, *n.* : تبخیر -

**vaporizer**, *n.* : آلۂ تبخیر -

**vapor (iz) able**, *aa.* : تبخیر پذیر -

**Vapour**, *n.* & *v. i.* : (۱) ھوا کی رطوبت مثلاً کہر - (۲) بادل کی سی چیز مثلاً دھنواں - (۳) (طبیعیات) بخار ؛ جامد یا سیال کی گیسی شکل - (۴) (ناک کے) بھپارے کی دوا - (۵) موھوم

شے ؛ بے بنیاد یا فانی چیز - (٦) وهم باطل ؛ خیال خام - (٧)
( قدیم ) خالی خولی شیخی ؛ بے بنیاد شیخی - (٨) ( جمع ؛
قدیم ) خفقان ؛ مراق - (٩) بخارات اٹھنا (کسی چیز میں سے) -
(١٠) خالی خولی شیخی بگھارنا ؛ لا یعنی گفتگو کرنا -

*v. bath* : (١) بھاپ کا غسل - (٢) بھاپ کے غسل کا آلہ -
(٣) بھاپ کا حمام -

*v. -burner,* : بخار سوز ؛ بھاپ کی انگیٹھی یا لیمپ -

*v. -engine* : بخاری انجن' جو کسی قسم کی بھاپ سے چلتا هو -

**vaporiferous,** *a.* : ابخرہ انگیز -

**vaporific,** *a.* : تبخیری ؛ تبخیر پیدا کرنے والا -

**vaporiform,** *a.* : ابخرہ نما -

**vaporimeter,** *n.* : ابخرہ پیما -

**vapourish,** *a* : خفقانی ؛ مراقی -

**vapourishness,** *n.* : خفقانیت ؛ مراقیت -

**vaporarium,** *n.* : بھاپ کا غسل

**vaporose,** *a.* : پر بخارات -

**vaporosity.** *n.* : پر بخار هونا -

**vaporous,** *a.* : (١) پر بخارات - (٢) بخار نما -

**vaporously,** *adv.* : ر بخار طور پر -

**vaporousness,** *n.* : پر بخار هونا -

**vapourer,** *n.* : شیخی باز ؛ بکی؛ لایعنی گفتگو کرنے والا-

**vapoury,** *a.* : (١) پر بخارات - (٢) کہریلا -

**Vapulation,** *n.* : بید بازی ؛ کوڑے بازی ؛ بید لگنا ؛ کوڑے لگنا -

**vapulatory,** *a.* : بید بازی کی ؛ کوڑے بازی کی -

*Vaquero,* **n.** : ریاستہائے متحدہ امریکا یا میکسیکو کا گلہ بان -

**Varangjan** (-j-) *n.* : وارنگی ؛ ناروے کا ڈاکو ؛ خصوصاً ان ڈاکوؤں
میں سے ایک جو نویں صدی میں ساحل بالٹک کو تاراج
کیا کرتے تھے -

*V. guard* : وارنگی گارڈ ؛ باز نطینی شاهنشاهوں کا محافظ
دستہ جس میں ناروے کے ڈاکو بھی نوکر تھے -

**Varec,** *n* : وارک سوڈا ؛ بغیر صاف کیا هوا سوڈا ' جو بریٹنی
( *Brittany* ) کے علاقے میں تیار هوتا هے -

**Variable,** *a.* & *n.* : (١) تبدیل پذیر ؛ بدلنے والا ؛ گھٹنے بڑھنے
والا - (٢) تغیر پذیر ؛ رنگ بدلنے والا ؛ غیر مستقل ؛ متلون -
( ٣ ) (ریاضی ) متغیر ؛ مقدار جس کی قیمت متعین نہ هو بلکہ
بدلتی رهے - (٤) (نباتیات و حیوانیات) متنوع؛ غیر یکساں (قسم
جس میں غیر معمولی نمونے بھی پائے جائیں) - (٥) ( حیاتیات )
ساخت یا وظیفے کے لحاظ سے تغیر پذیر (جسم نامی) - (٦) تبدیل
پذیر یا تغیر پذیر چیز ؛ مقدار متغیر - (٧) ( بحری ) رخ بدلتی
هوئی هوا - (٨) ( هئیت ) متغیر ؛ نجم متغیر ؛ جس کی چمک
اور جسامت بدلتی رهے - ( ٩ ) (جمع) وہ خطہ جو شمالی مشرقی
اور جنوبی مشرقی *trade winds* کے درمیان واقع هے -

*v. gear* : مختلف رفتاروں کا گیر -

**variability, variableness,** *nn.* : تبدیل پذیری ؛
تغیر پذیری -

**variably,***adv.* : تبدیل پذیر یا تغیر پذیر طریقے سے -

*Varia lectio,* **n.** : مختلف نسخہ ؛ دوسرا نسخہ ؛ دوسری
قراءت ( کوئی لفظ یا عبارت جس طرح کتاب میں هے اسے کتابت
کی غلطی سمجھ کر اس کی جگہ کوئی اور لفظ یا عبارت پڑھنا ) -

**Variance,** *n.* : (١) اختلاف ؛ اختلاف رائے ؛ نا اتفاقی ؛ نزاع -
(٢) عدم مطابقت ؛ منافات - (٣) ( قانون ) دعوے اور ثبوت یا
تحریر اور بیان کا اختلاف -

**Variant,** *a.* & *n.* : (١) مختلف ؛ جدا ؛ جدا گانہ ؛ جدا جدا ؛
الگ الگ - ( ٢ ) تغیر پذیر ؛ بدلنے والا - (٣) مختلف نسخہ ؛
دوسرا نسخہ - (٤) دوسرے هجے ( کسی لفظ کے ) - (٥) بدلی هوئی
شکل ؛ مختلف شکل -

**Variation,** *n.* : (١) اختلاف ؛ مقررۃ نمونے سے انحراف ؛ فرق -
(٢ ) ( صرف و نحو ) تصریف ؛ گردان - (٣) ( فلکیات ) اجرام
فلکی کا محوری حرکت سے انحراف - (٤) ( مقناطیسی سوئی کا )
میل ؛ انحراف ( شمال و جنوب سے ) - (٥) ( حیاتیات ) اصل
نمونے سے انحراف ساخت یا وظیفے میں - (٦) ( جبر و مقابلہ )
ایک هی مقدار کی مختلف شکلوں کی باهمی نسبت ؛ اس نسبت
کا اصول یا نظریہ - ( ٧ ) ( جبر و مقابلہ ) ترتیب ( دیکھو
*permutation* ) - ( ٨ ) منحرف ؛ وہ چیز جو اصل نمونے سے
انحراف رکھتی هے- (٩) ( موسیقی ) ایک هی نغمہ جو طرز بدل کر
ادا کیا جائے -

*periodic v.* : وقتی انحراف ' جو جلد دور هو جائے -

*secular v.* : دورانی انحراف ' جو ایک مدت کے بعد دور هو -

**variational,** *a.* : اختلاف یا انحراف کا؛ اختلافی؛ انحرافی-

**Varicated,** *a.* : ( صدفیات ) ابھار دار ؛ جس کے چکروں کے بیچ
بیچ میں ابھار هوں -

**varication,** *n.* : ابھار دار هونا -

**Varicella,** *n.* : جدیری ؛ چھوٹی چیچک -

**varicellar,** *a.* : جدیروی ؛ چھوٹی چیچک کا -

**varicelloid,** *a.* : جدیری نما ؛ چھوٹی چیچک کی قسم کا -

**Varicocele,** *n.* : .. فتی جو فوطے کی رگوں کے پھولنے سے هو جاتی هے-

**Varicoloured,** *n.* : (١) رنگ برنگ ؛ پچ رنگی - (٢) مختلف
رنگوں کے -

**Varicose,** *a.* : (١) پھولی هوئی ( ورید ) - (٢) تمدد ورید کا ؛ جو
تمدد ورید کے سبب سے هو- (٣) تمدد ورید میں استعمال هونے والا -

**varicosed,** *a.* : جسے تمدد ورید هو ؛ جس کی رگ پھولی هو-

**varicosity,** *n.* : تمدد ورید -

**Variegate,** *v.t.* : رنگ برنگ کا بنانا ؛ پچ رنگی بنانا

*variegated* : (١) رنگ برنگ ؛ پچ رنگی ؛ بوقلموں - (٢)
( نباتیات ) مختلف النوع ؛ جو سبزی کے ساتھ زردی وغیرہ
لیے هو -

**variegation,** *n.* : رنگ برنگ هونا ؛ پچ رنگی ؛ بوقلمونی -

**Variety,** *n.* : (١) تنوع ؛ گونا گونی ؛ قسم قسم کا هونا - (٢)
مختلف قسمیں ؛ مختلف چیزوں کا مجموعہ - (٣) ذیلی قسم ؛
ضمنی قسم - (٤) ( حیاتیات ) نوع ؛ کسی قسم میں سے ایک فرد
یا مجموعۂ افراد جو کسی خاص چیز میں بقیہ افراد سے ممتاز هو-

*climatic v.* : نوع آب و هوائی ؛ جو کسی خاص آب و هوا سے
مخصوص هو -

*graphical v.* : نوع جغرافی؛ جو کسی خاص رقبے میں
محدود هو -

*v. show or entertainment* : پچ میل تماشا ؛ چوں چوں کا

مربا ؛ جس میں ناچ ؛ گانا اور نٹوں کے کرتب وغیرہ دکھاتے ھیں -

**varietal,** *a.* : نوعی؛ نوع سے متعلق -

**varietally;** *adv.* : نوع کی حیثیت سے -

**ariform,** *a.* : مختلف النوع ؛ مختلف الاشکال ؛ مختلف قسموں یا صورتوں کا

**riola, ( va- )** *n.* : چیچک ؛ سیتلا ؛ جدری -

**variolar,** *a.* : (۱) جدروی ؛ چیچک کا - (۲) چیچک کے سے داغ رکھنے والا -

**variolic,** *a.* : چیچک کا -

**variolous,** *a.* : چیچک کے داغ رکھنے والا -

**riolation,** *n.* : چیچک کا ٹیکہ لگانا یا لگایا جانا -

**riole,** *n.* : ( نباتیات و حیوانیات ) چیچک کا سا داغ؛ چتی -

**variolate, ( -d )** *a.* : چتی دار؛ جس میں چیچک کے سے داغ ھوں -

**riolite,** *n.* : چتی دار چٹان ؛ جس میں دوسری قسم کی چٹان کی سفید سفید چتیاں ھوتی ھیں -

**variolitic,** *a.* : چتی دار چٹان کا

**rioloid,** *a. & n.* : (۱) چیچک کا سا ؛ جدری نما - (۲) ھلکی چیچک جو ٹیکا لگانے کے بعد نکلے -

**riometer,** *n.* : مُبدِّل ؛ وہ آلہ جس سے لاسلکی کا مقناطیسی امالہ گھٹایا بڑھایا جاتا ھے -

**riorum,** *a.* : ( نیز *v. edition* ) جامع ایڈیشن جس میں مختلف شارحوں کے حاشیے جمع کردیے گئے ھوں -

**rious,** *a.* : (۱) مختلف؛ کئی طرح کا - (۲) متعدد اور مختلف جدا جدا - (۳) ( عامیانہ ) کئی ؛ بعض

**variously,** *adv.* : مختلف طریقوں سے؛ جدا جدا طریقوں سے -

**variousness,** *n.* : ( شاذ ) مختلف ھونا ؛ جدا جدا ھونا -

**rix,** *n.* ( pl. varices ) : (۱) ( طب؛ مرضیات ) تمدد ورید؛ بڑی یا چھوٹی رگ کا غیر معمولی اور مستقل طور پر پھول جانا - (۲) ( صدفیات ) وہ ابھار جو گھونگھے کے چکروں کے بیچ میں ھوتا ھے -

**rlet,** *n.* : (۱) ( تاریخ ) نائٹ ( بانکے ) کا کمسن خدمتگزار جو اسکوائر ( رفیق ) بننا چاھتا ھے - (۲) ( قدیم خصوصاً مزاحیہ ) شیطان ؛ بدمعاش -

**rmint,** *n.* : (۱) ( سوقیانہ ؛ مزاحیہ ) شریر یا برا شخص ؛ شریر جانور - (۲) ( شکاریوں کی اصطلاح ) لومڑی جس کا تعاقب کیا جا رھا ھو -

**rnish,** *n. & v. t.* : (۱) روغن (جو لکڑی دھات وغیرہ پر چمک پیدا کرنے کے لیے لگاتے ھیں ) ؛ وارنش - (۲) مٹی کے برتن وغیرہ کا روغن - (۳) مصنوعی یا قدرتی چمک - (۴) ملمع کاری ؛ تہذیب کا رنگ روغن؛ ظاھری تستعلیق پن ؛ سطحی شایستگی ( آداب و اطوار کی ) - (۵) لیپ پوت ؛ اچھی شکل جو برے کام کو دی جائے - (۶) روغن پھیرنا ؛ روغن کرنا ؛ رنگ روغن کرنا - (۷) ( مجازاً ) ظاھری رنگ روغن پھیرنا ؛ ملمع کاری کرنا ؛ ( واقعے کے بیان میں ) رنگ آمیزی کرنا - (۸) ( مجازاً ) لیپ پوت کر دینا -

***varnishing -day*** : روغن پھیرنے کا دن؛ تصویروں کی نمائش سے ایک روز پہلے جب تصویروں کے مالکوں کو روغن وغیرہ کرنے کی اجازت ملتی ھے -

**Varsal,** *a.* = *Universal* دیکھو ( بول چال ؛ شاذ )

**Varsity ,** *n.* = **University** دیکھو ( بول چال )

**Varsovienne,** *n.* : (۱) پولستان کا ایک ناچ جو ( *Mazurka* ) سے مشابہ ھے - (۲) اس کی گت جو ساز پر بجتی ھے -

**Varus** *n.* : (۱) ( *talipes v.* کا مخفف ) حنف ؛ پنگا پن ؛ بیماری جس میں پاؤں اندر کی طرف مڑجاتا ھے - (۲) پنگا جس کو یہ بیماری ھو -

**Varus,** *n.* : مہاسا روگ؛ منھ پر مہاسے نکلنے کی بیماری -

**Vary,** *v. t. & i.* : (۱) بدلنا؛ گھٹانا بڑھانا؛ تبدیل کرنا ؛ تبدیل کرتے رھنا ؛ تنوع پیدا کرنا - (۲) ( موسیقی ) ایک ھی نغمے کو طرز بدل بدل کر ادا کرنا - (۳) بدل جانا ؛ بدلتے رھنا ؛ مختلف ھونا ؛ کئی طرح کا ھونا -

*v. (directly) as* : ایک عدد کا دوسرے کے تناسب سے بڑھنا گھٹنا -

*v. inversely as* : ایک عدد کا دوسرے کے برعکس تناسب سے بڑھنا گھٹنا -

*Vas, n. (pl. vasa)* : ( تشریح ) عرق تنات ؛ جسم کے اندر چھوٹی سی رگ یا نالی جس کے ذریعے رطوبات بہتی ھیں -

*v. deferens* : عرق منی؛ خصیے میں چھوٹی سی نالی جس میں سے منی خارج ھوتی ھے -

**vasal,** *a.* : عرقی؛ تناتی -

**Vascular,** *a.* : عروق یا نالیوں کا یا ان سے بنا ھوا؛ عرقی؛ تناتی-

*v. functions* : وظائف دوران خون -

*v. plants* : عرقی پودے؛ جن کے اندر عرق کی گردش کے لیے چھوٹی چھوٹی نالیاں ھوتی ھیں-

*v. system* : نظام دوران خون -

*v. tissue* : ( دوران خون کی ) نسیج عروق -

**vascularity,** *n.* : عرقیت؛ عرقی ھونا -

**vascularization,** *n.* : عرقی ساخت ؛ عروق پیدا کرنا یا کیا جانا -

**vascularize,** *v. t.* ; ( پودے وغیرہ میں ) عروق پیدا کرنا؛ عرقی بنانا -

**vascularly,** *adv.* : عرقی ساخت کے ساتھ -

**Vasculose,** *n. & a.* : (۱) جوھر عرقی ؛ پودوں کے عروق کا جوھر - (۲) عرقی؛ عروق سے متعلق یا عروق سے بنا ھوا -

**Vasculum.** *n.* ( *pl.-la* ) : (۱) ( ٹین کا ) ڈبا جس میں نباتیات کا مطالعہ کرنے والے نمونے جمع کرتے ھیں؛ نمونہ دان - (۲) ( تشریح ) تنات؛ عرق - (۳) قضیب؛ مردوں کا عضو تناسل -

**Vase,** *n.* : (۱) چینی وغیرہ کا ظرف جو آرائش کے لیے استعمال ھوتا ھے؛ واز - (۲) سنگ مرمر کا ترشا ھوا ظرف جو عموماً پھاٹک کے کھمبوں کی آرائش کے لیے رکھا دیا جاتا ھے؛ واز - (۳) کارنتھی ستون کے بالائی حصے کا پیندا -

*coal - v.* : ( سوقیانہ یا دکانداروں کی اصطلاح ) ایک قسم کا منقش کوئلہ دان -

*flower - v.* : گل دان -

*v. -painting,* : قدیم یونان کی واز کی نقاشی یا اس کا کوئی نمونہ -

**vaseful,** *n.* : واز بھر ؛ بہ قدر ایک واز کے -

**Vaseline,** *n.* : ویسلن ؛ ایک طرح کا خوشبودار موم روغن -

**Vasi-, Vaso-,** *in* comb. : *Vas* کی ترکیبی صورت :

*vasiform* : نلی کی شکل کا -

*vasoconstrictor* : قابض عروق ؛ وہ دوا یا وہ اعصاب جن سے عروق سکڑتی ہیں -

*v.-dilator, a. & n.* : متمدد عروق؛ وہ دوا یا وہ اعصاب جن سے عروق پھیلتی ہیں -

*v.-motor, a. & n.* : متحرک عروق؛ وہ دوا یا وہ اعصاب جن سے عروق حرکت میں آتی ہیں -

*vasosensory* : عروق میں حس پیدا کرنے والی ؛ حس عروق کے متعلق -

**Vassal,** *n.* : (۱) (تاریخ) وابستہ؛ نظام جاگیرداری کا لگان دار یا اسامی - (۲) (خطابت) غلام ؛ تابعدار ؛ حلقہ بگوش -

*great v.* : وہ جو براہ راست بادشاہ سے اراضی حاصل کرے ؛ وابستہ شاہی -

*rear v.* : جو شاہی لگان دار سے اراضی حاصل کرے؛ وابستہ شکمی-

**Vassalage,** (*ij-*) *n.* : (۱) وابستگی ؛ نظام جاگیرداری کا اسامی ہونا؛ اس کے فرائض وغیرہ - (۲) حلقہ بگوشی؛ تابعداری؛ غلامی - (۳) جاگیر یا اراضی جو وابستہ کو ملے - (۴) (نیز *vassalry, n.* شاذ) وابستور یعنی جاگیری لگان داروں کی جماعت -

**Vast,** *a. & n.* : (۱) نہایت وسیع ؛ بہت ہی بڑا ؛ بے کران ؛ بے شمار - (۲) (بول چال) بہت - (۳) (شعر و خطابت) وسیع فضا -

**vastly,** *adv.*: (بول چال) نہایت ؛ بہت-

**vastness,** . : انتہائی وسعت ؛ بے کرانی -

**Vat,** *n. & v. t.* : (۱) بڑی ناند ؛ حوض ؛ وہ ظرف جس میں کوئی سیال شے رکھی جائے یا تیار کی جائے - (۲) ناند یا حوض میں رکھنا ؛ بھگونا وغیرہ مثلاً (*fermenting, tan,- v.*, )

**vatful,** *n.* : ناند بھر ؛ حوض بھر -

**Vatican,** *n.* : (۱) ویٹیکین ؛ پاپائے روما کی محلسرا جو شہر روما میں ویٹیکن پہاڑی پر واقع ہے - (۲) (مجازاً) پاپائی حکومت -

*V. Council* : تمام دنیا کے عیسائیوں کی مجلس جو سنہ ۱۸۶۹ ع سے ۱۸۷۰ تک ویٹکن میں منعقد ہوئی اور جس میں یہ طے ہوا کہ پاپائے روم جب مذہبی حیثیت سے منبر پر تقریر کر رہا ہو تو معصوم ہے -

**vaticanism,** *n.* : معصومیت پاپائی کا عقیدہ -

**vaticanist,** *n.* : معصومیت پاپائی کا قائل -

**Vaticinate,** *v. t.* : پیش‌گوئی کرنا ؛ آنے والے واقعات کی خبر دینا-

**Vaudeville** ( vodvil ) *n.* : (۱) غنائی ناٹک ؛ مختصر ناٹک جس میں بیچ بیچ میں گانا بجانا بھی ہوتا ہے - (۲) بے میل تماشا ؛ چوں چوں کا مربا - (۳) (فرانس) ٹیپ دار گیت جو عوام گاتے ہیں - (۴) (تاریخ) دوستوں کی سنگت کا گیت (خصوصاً نار منڈی کے شاعر بیسلین کا ) -

**vaudevillist,** *n.* : غنائی ناٹک یا بے میل تماشے کا ایکٹر -

**Vaudois**(vodawh)*a. & n.* (pl. same) : ودی ؛ سوئٹزرلینڈ کے مقام ووڈ کا (باشندہ)؛ ووڈ کی) مقامی بولی -

**Vaudois** (vodwah)*a. & n.* (pl. same) : پیوریٹن عیسائیوں کے فرقہ والڈنسی کا رکن- (یہ فرقہ فرانس کے بعض صوبوں میں پایا جاتا تھا اور اس پر بڑا ظلم کیا جاتا تھا - )

**Vaudoo** : دیکھو Voodoo -

**Vault,** *n. & v. t.* : (۱) محرابی یا قوسی چھت ؛ مسلسل محراب؛ ہم مرکز محرابوں کا سلسلہ - (۲) محراب نما یا گنبد نما چیز جو چھت کی طرح سایہ کئے ہو - (۳) محرابی چھت کا کمرا ؛ دالان - (۴) محراب دار چھت کا یا معمولی تہ خانہ جس میں ذخیرہ رکھا جاے (*wine-v.*) (۵) گرجے یا مقبرے کا تہ خانہ جس میں مردے دفن ہوتے ہیں ( *family v.* ) - (۶)(تشریح) حقہ ( کسی جوف کی ) - ( ۷ ) قوسی چھت' دالان وغیرہ بنانا -

*the v. of heaven* : گنبد فلک -

*vaulted* : (۱) محراب دار ؛ محرابی - (۲) محرابی چھت کا -

**vaulting,** *n.* : (۱) محراب دار چھت یا کمرے کی ساخت - (۲) محرابی چھت کی عمارت- (۳) محرابوں کا مجموعہ -

**Vault,** *v. i. & t. & n.* : (۱) جست کرنا ؛ کودنا ؛ اچھلنا خصوصاً ہاتھ ٹیک کر یا لکڑی ٹیک کر ( *v. over the gate from the saddle* )- (۲) ہاتھ یا لکڑی ٹیک کر پھاند جانا ( پھاٹک وغیرہ کو )- (۳) جست ؛ چھلانگ -

*vaulting-horse* : جست کی مشق کے لیے لکڑی کا گھوڑا -

**vaulter,** *n.* : جست کرنے والا -

**Vaunt,** *v. i. & t., & n.* : (۱) شیخی بگھارنا؛ ڈینگ مارنا - (۲) شیخی ؛ ڈینگ -

**vaunter,** *n.* : شیخی باز ؛ لاف زن ؛ ڈینگیا -

**vauntingly,** *adv.* : شیخی سے ؛ ڈینگ مارتے ہوئے -

**Vaunt-courier** : = دیکھو Avant- Courier

**Vavasory,** *n.* : ( تاریخ ) درمیانی وابستہ کی اراضی ( دیکھو ذیل کا لفظ ) -

**Vavasour,** *n.* : ( تاریخ ) درمیانی وابستہ؛ نظام جاگیرداری میں وہ لگان دار جو بادشاہ یا بڑے جاگیردار سے اراضی پاتا تھا اور اپنی طرف سے چھوٹے اسامیوں کو دیتا تھا -

**'Ve,** : ( بول چال ) *have* کا اختصار جو *I, we, you & they* کے ساتھ آتا ہے -

**Veal,** *n.* : بچھڑے کا گوشت ( پکانے کے لیے) -

*v. cutlet* : بچھڑے کے گوشت کے کٹلٹ

*v.-skin* : سفید پھنسیاں جو چہرے اور گردن پر دق کے اثر سے نکل آتی ہیں -

**vealy,** *a.* : بچھڑے کے گوشت کا ( سا ) -

**Vector,** *n.* : (۱) فرضی خط جس کا طول اور سمت معین مگر مقام غیر معین ہو؛ خط حامل- (۲) حامل مرض ؛ حامل جراثیم ؛ جو مرض کے جراثیم کو اپنے جسم میں لے کر دوسروں تک پہنچائے-

*radius v.* : دیکھو Radius -

*v. quantity* : وہ مقدار جو خط حامل سے ظاہر کی جاسکے -

**vectorial,** *a.* : خط حامل کے متعلق -

**Veda,** *n.* ( also in pl. ): وید ؛ ہندوؤں کی مقدس کتابوں میں سے قدیم ترین -

**vedic,** *a.* : ویدی ؛ وید کے متعلق -

**Vedanta,** *n.* : ویدانت ؛ ویدی فلسفہ ؛ ہندوؤں کا فلسفہ جو

وید پر مبنی ھے -

**Vedantic**, *a.*: ویدانتی ؛ ویدی فلسفے کے متعلق -

**Vedantist**, *n.* : ویدانت کا عالم -

**Veddah**, .: ویدا ؛ لنکا کی ایک قدیم غیر متمدن قوم کا شخص ( جو اب بھی جنگلوں میں پائی جاتی ھے ) -

**Vedette(-et)Vi-**, *n.* : سوار سنتری جو فوج کی بیرونی چوکی کے سامنے پہرے پر ھو -

**Veer**, *v. i. & t.* : ( ۱ ) پلٹنا ؛ رخ بدلنا ( ھوا وغیرہ کا خصوصاً بائیں سے دائیں کو ) - ( ۲ ) ( مجازاً ) رائے ارادہ طرز عمل یا گفتگو بدلنا ؛ رنگ بدلنا؛ پلٹنا - ( ۳ ) (بحری) ( رسی وغیرہ کو ) ڈھیلا کرنا ؛ چھوڑنا - ( ۴ ) ( سکان گھمانے سے ) جہاز کو موڑنا یا اس کا مڑنا -

*v. & haul*: ( ۱ ) ( رسی ) باری باری سے چھوڑنا اور کھینچنا - ( ۲ ) ھوا کا کبھی ادھر کبھی ادھر چلنا - ( ۳ ) ( مجازاً ) شش و پنج میں ھونا ؛ حیص بیص میں ھونا ؛ کبھی ایک رائے ھونا کبھی دوسری رائے ھونا -

**veeringly**, *adv.* : رخ بدلتے ھوے ؛ پلٹتے ھوے ؛ رنگ بدلتے ھوے -

**ega**, *n.* : نسر واقع ؛ صورت شلیاق کا روشن ترین ستارہ -

*ega*, (*va-*), *n.* : ( ۱ ) ھسپانیہ یا کیوبا کا نشیبی مرطوب خطہ - ( ۲ ) کیوبا کا تمباکو کا کھیت -

**egetable**, *a.& n.* : ( ۱ ) نباتی ؛ نباتات کا - ( ۲ ) ترکاری - ( ۳ ) ترکاری کا -

*v. colic* : قولنج نباتی ؛ درد قولنج جو کچے پھلوں کے استعمال سے پیدا ھوتا ھے -

*v ivory.* : دیکھو Ivory

*v. jelly*: دیکھو Pectin

*v. kingdom* : دیکھو Kingdom

*v. marrow* : دیکھو Marrow

*v. oyster* : دیکھو Salsify

*v. physiology* : علم عضویات نباتات -

*v. sponge* : دیکھو Sponge

**vegetability**, *n.* : نباتیت -

**egetal**, *a. & n.* : ( ۱ ) نباتی - (۲) حیاتی؛ جو نباتات اور حیوانات میں مشترک ھو - ( ۳ ) پودا ؛ ترکاری -

*v. functions* : وظائف حیاتی ( نمو وغیرہ ) -

**vegetality**, *n.* : نباتیت -

**vegeto-***comb* : *vegetal* کی ترکیبی صورت -

**egetarian**, *n.* : نبات خور ؛ حامی نبات خوری ؛ صرف نباتی غذا کھانے والا ؛ اس کی حمایت کرنے والا -

*v. food* : نباتی غذا -

**vegetarianism**, *n.* : نبات خوری ؛ اصول نبات خوری -

**egetate**, *v.i.* : (۱) اگنا ؛ نمو پانا - (۲) ( مجازاً ) بے کاری یا بے شغلی کی زندگی گزارنا ؛ یک رنگ اور بے لطف زندگی گزارنا ؛ صرف جیے جانا -

**vegetative**, *a.* : (۱) نمو کا ؛ نموئی - (۲) نمو پذیر ؛ نامی - (۳) زرخیز ؛ نمو بخش ( زمین ) - (۴) ( مجازاً ) بے کار ؛ بے شغل ؛ بے شغلی کا -

**vegetatively**, *adv.* : (۱) نمو پذیری سے - (۲) بے کاری یا بے شغلی کی حالت میں -

**vegetativeness**, *n.* : (۱) نمو پذیری - (۲) زرخیزی ؛ نمو بخشی - (۳) بے کاری ؛ بے شغلی -

**Vegetation**, *n.* : (۱) بالیدگی ؛ نمو - (۲) ( مجازاً ) بے کاری یا بے شغلی کی زندگی - (۳) روئیدگی ؛ نباتات بہ حیثیت مجموعی ؛ پودے اور گھاس - (۴) ( علم امراض ) نابت ؛ کوئی چیز جو فطری طور پر یا مرض کے طور پر سطح جسم پر ابھری ھوئی ھو -

**Vehement**, *a.* : (۱) شدید ؛ پر زور ؛ پر جوش ؛ جوشیلا - (۲) تند و تیز ؛ سخت -

**vehemence**, *n.* : تیزی ؛ تندی ؛ شدت ؛ جوش -

**vehemently**, *adv.* : پر زور طریقے سے ؛ شدت سے ؛ جوش سے -

**Vehicle** ( vei- ), *n.* : (۱) سواری ؛ کسی قسم کا مرکب جو خشکی میں استعمال ھو - (۲) ذریعۂ استعمال محلول ؛ وہ چیز جس میں کوئی رنگ یا دوا وغیرہ گھول کر یا ملا کر استعمال کی جائے - (۳) ذریعۂ اظہار ( *a v. of your resentment* ) -

**vehicular**(-h-), *a.* : مرکبی ؛ سواری کا ؛ جو سواری کے ذریعے منتقل ھو -

**Vehmgericht** ( famgericht ), *n.* : (۱) جرمنی کا بے ضابطہ خفیہ عدالتی نظام جو خصوصاً ویسٹ فیلیا میں چودھویں اور پندرھویں صدی میں قائم تھا - (۲) بے ضابطہ خفیہ عدالت -

**vehmic**, *a.* : ان عدالتوں کے متعلق -

**Veil**, *n. & v.t.* : (۱) نقاب ؛ مقنع - (۲) پردہ - (۳) ( مجازاً ) بھیس ؛ آڑ - (۴) پادری کے عصا کا پر تلہ - (۵) ( حیوانیات ؛ نباتیات ) پردہ ؛ جھلی - (۶) آواز کا بھاری پن ( خواہ مستقل ھو یا عارضی ) - (۷) ( کسی چیز کے پردے میں ) چھپانا -

*beyond the v.* : موت کے بعد کی نا معلوم زندگی میں -

*draw a v. over* : کسی مسئلے سے پہلو بچانا -

*took the v.* : راھبہ بن گئی ؛ خانقاہ میں داخل ھوگئی -

*under the v. of religion* : مذھب کی آڑ میں -

*veiled resentment* : چھپی ھوئی خفگی -

**veiling**, *n.* : نقاب کا کپڑا -

**veilless**, *a.* : بے نقاب ، بے پردہ وغیرہ -

*Veilleuse* ( f ), *n.* : فانوس ؛ قندیل -

**Vein**, *n. & v.t.* (۱) ورید ؛ جھلی دار رگیں جو قلب میں خون لے جاتی ھیں - (۲) ( عام استعمال ) رگ - (۳) ( حشراتیات ؛ نباتیات ) کیڑوں کی یا پتوں کی نس - (۴) ( ارضیات ؛ کان کنی ) طبقۂ ارض کا شگاف جس میں معدنی شے ھو - (۵) ) لکڑی ، سنگ مرمر وغیرہ میں کسی رنگ کی دھاری - (۶) ( مجازاً ) طبیعت ؛ رنگ ؛ انداز - (۷) رگوں یا نسوں سے بھرنا -

*pulmonary vv.* : ورید شریانی ، جو پھیپڑوں سے بائیں طرف صاف کیا ھوا خون پہنچاتی ھے -

*systemic vv.* : ورید اصلی ؛ نالی جو تمام اعضا سے دائیں طرف وریدی خون پہنچاتی ھے -

*veinstone* : مٹی ملی دھات ؛ خام معدنی شے -

**veinage**, *n.* : رگوں یا نسوں کا سلسلہ -

**veined** : رگ دار ؛ نس دار -

**veining**, *n.* : رگوں یا نسوں کی ترتیب -

**veinless**, *a.* : بے ورید ؛ بے نسوں کا ؛ بے دھاری کا -

**veinlet**, *n.* : چھوٹی ورید ؛ چھوٹی رگ یا نس -

**veinlike**, *a.* : ورید نما ؛ نس یا رگ کا سا -

**veiny**, *a.* : (۱) جس میں رگیں یا نسیں کثرت سے ہوں - (۲) جس کی رگیں ابھری ہوئی نظر آتی ہیں -

***Velamen***, ( pl. -mina ), ***Velamentum***, ( pl. -ta ), *n.* : غشا ؛ جھلی خصوصاً دماغ کی -

**Velar**, *a.* : غشائی ؛ جھلی کے پردے کے متعلق -

*v. gutturals* : غشائی یا حلقی حروف ' جو تالو کے نرم حصے سے ادا ہوں -

**Veldt**, ( -lt ) *n.* : گھاس کی زمین ؛ جنوبی افریقہ کا وہ حصہ جو درختوں سے خالی ہو یا جس میں بہت کم درخت ہوں -

**Velitation**, *n.* : ( قدیم) چھوٹی سی لڑائی ؛ جھڑپ؛ بحث ؛ نزاع -

**Velite**, *n.* : ( قدیم روما ) ہلکے ہتیار باندھنے والا سپاہی ؛ سبک پوش -

**Velleity**, *n.* : ( قدیم ) خفیف ارادہ جو عمل کا محرک نہ ہو -

**Vellicate**, *v.t. & i.* : پھڑکانا ؛ پھڑکنا ( عضلات کا )؛ خود بخود حرکت کرنا ؛ اضطراری حرکت ہونا -

**vellication**, *n.* : پھڑک ( عضلات خصوصاً چہرے کےعضلات کی )؛ اضطراری حرکت -

**vellicative**, *a.* : پھڑکنے کا ؛ پھڑکنے والا -

**Vellum**, *n.* : (۱) لکھنے کی باریک جھلی ' جو بچھڑے کے چمڑے سے بنتی تھی - (۲) تحریر جو اس پر لکھی جائے -

*v. paper* : جھلی نما کاغذ ؛ جو جھلی کی طرح کا بنا یا جاتا ھے -

**vellumy**, *a.* : لکھنے کی جھلی کی طرح کا -

***Veloce*** ( velotsha ), *adv.* : ( موسیقی کی ہدایت ) نہایت تیزی سے -

**Velocipede**, ( -ed ) *n.* : (۱) ایک قسم کی ہلکی گاڑی جسے سوار پاؤں سے چلاتا ھے ؛ پاؤں گاڑی ( پرانے زمانے میں استعمال ہوتی تھی اب بھی کبھی کبھی دیکھنے میں آتی ھے ) - (۲) سائیکل -

**velocipedist**, *n.* : پاؤں گاڑی پر بیٹھنے والا -

**Velocity**, *n.* : حرکت ؛ رفتار ( عموماً غیر ذی روح اشیا کی ) -

*initial v.* : ابتدائی رفتار -

*muzzle v.* : ( بندوق کی گولی وغیرہ کی ) ابتدائی رفتار -

*uniform v.* : یکساں رفتار -

*variable v.* : تغیر پذیر رفتار -

**velocimeter**, *n.* : رفتار پیما -

**Velours**(*-oor*), *n.* : ایک قسم کا بلوش ( مخمل نما کپڑا ) جس کی ہیٹ بنتی ھے -

***Veloutine***(*-en*) *n.* : (۱) ایک قسم کا ابھری دھاری کا کپڑا - (۲) ایک قسم کا پوڈر -

**Velum**, *n.* : ( تشریح ؛ نباتیات ؛ حیوانیات ) ایک قسم کا جھلی نما پردہ خصوصاً تالو کا نرم حصہ -

**Veluae**, *n. & v. t.* : (۱) مخمل یا مخمل کی قسم کا اور کوئی کپڑا - (۲) مخمل وغیرہ کی گدی جس سے ریشمی ہیٹ کے روئیں ہموار کرتے ھیں - (۳) اس گدی سے روئیں ہموار کرنا ( ہیٹ وغیرہ کے ) -

**Velutinous**, *a.* : ( نباتیات؛ حشراتیات) مخملی؛ مخمل کا سا -

**Velveret**, *n.* : گھٹیا قسم کا مخمل -

**Velvet**, *n. & a.* : (۱) مخمل - (۲) مخملی سمور (بارہ سنگھے کے بچے کی )- (۳) ( مجازاً ) فائدہ ؛ نفع - (۴) مخملی ؛ مخمل کی طرح نرم ( اکثر پودوں اور جانوروں کے نام میں آتا ھے ) - (*v. ant, osier*)

*cotton v.* : مخلوط ریشمی اور سوتی مخمل -

*on v.* : (۱) نفع میں - (۲) ( گھڑ دوڑ وغیرہ ) ایسی حالت میں کہ بازی جیتنے کی امید ہو -

*silk v.* : خالص ریشمی دھاگے کا مخمل -

*terry v.* : مخمل جس کا رواں کتا ہوا نہ ہو -

*v. glove* : ظاہری نرمی -

*v. paw of cat* : بلی کا پنجہ - ( مجازاً ) نرمی کے پردے میں ظلم -

*v. pile* : کپڑا جس کا رواں مخمل کی طرح نرم ہوتا ھے -

*v. tread* : آہستہ چال ؛ آہستہ قدم -

**velveted**, *a.* : مخمل سے منڈھا ہوا -

**velvety**, *a.* : مخملی ؛ مخمل نما ؛ مخمل کا سا -

**Velveteen**, *n.* : (۱) نقلی مخمل ؛ مخمل کی بناوٹ کا سوتی کپڑا - (۲) ایک قسم کا گھٹیا مخمل - (۳) ( جمع ' مجازاً ) شکار گاہ کا محافظ -

**Velveting**, *n.* : (۱) مخمل کا مال ؛ مخمل کا سامان - (۲) مخمل کے روئیں -

**Venal**, *a.* : (۱) ضمیر فروش ؛ وہ شخص جو اپنے جذبات یا اپنے اثر کو ہر شخص کے ہاتھ فروخت کرنے کو تیار ہو - (۲) ضمیر فروشانہ -

**venality**, *n.* : ضمیر فروشی -

**venally**, *adv.* : ضمیر فروشانہ طریقے سے -

**Venation**, *n.* : نسوں کی ترتیب ( پتیوں اور کیڑوں کے بازووں میں)-

**venational**, *a.* : نسوں کی ترتیب کا -

**Vend**, *v. t.* : (۱) فروخت کرنا ؛ بیچنا ( اب قانونی اصطلاح کے طور پر استعمال ہوتا ھے ) - (۲) ( چھوٹی موٹی چیزیں دکان پر یا پھیری میں ) بیچنا

**vendee**, *n.* : خریدار ؛ مشتری -

**(-)vender**, *n.* : (-) فروش -

**vendibility**, *n.* : قابل فروخت ہونا ؛ بکاؤ ہونا -

**vendible**, *a.* : قابل فروخت ؛ بکاؤ -

**vendibly**, *adv.* : قابل فروخت طور پر -

**vendor**, *n.* : فروخت کنندہ ؛ بائع -

**Vendace**, *n.* : ایک قسم کی چھوٹی لذیذ مچھلی جو انگلستان اور براعظم یورپ کی بعض جھیلوں میں پائی جاتی ھے -

**Vendean**, *a. & n.* : (۱) وینڈی واقع فرانس کا باشندہ - (۲) وینڈی کی شاہ پسند جماعت کا رکن سنہ ۱۷۹۳ - ۵ ع -

**Vendetta**, *n.* : انتقام قتل کی لڑائی جو خاندانوں میں مسلسل ہوا کرتی ھے ( خصوصاً جزائر کارسیکا وغیرہ میں ) -

**Veneer**, *v. t. & n.* : (۱) ( لکڑی ' فرنیچر وغیرہ پر ) عمدہ لکڑی کی باریک تہ چڑھانا - (۲) ( مٹی کے برتنوں وغیرہ پر )

قیمتی دھاتوں کا پتر چڑھانا - ( ۳ ) ( مجازاً ) ( طبیعت یا سیرت پر ) ظاہری تہذیب کا رنگ روغن پھیرنا - ( ۴ ) لکڑی کی باریک تہ - (۵) قیمتی دھات کا پتر -(۶) ظاہری تہذیب کا رنگ روغن-

*v.-moth* : ایک قسم کا پتنگا جس پر رنگ کی تہ سی نظر آتی ہے-

**Venerable,** *a.* : ( ۱ ) پاک ؛ محترم ؛ مقدس ؛ واجب التعظیم- ( ۲ ) ( کلیسائے انگلستان آرچ ڈیکن کا لقب ) تقدس مآب - ( ۳ ) ( رومن کیتھولک کلیسا ) ایسے بزرگ کا لقب جو تقدس رکھتا ہو مگر ولایت کے درجے تک نہ پہنچا ہو-

**venerability, venerableness,** *nn.* : بزرگی ؛ حرمت؛ عظمت ؛ تقدیس -

**venerably,** *adv.* : بزرگی کے ساتھہ ؛ عظمت کے ساتھہ ؛ تقدس کے ساتھہ -

**Venerate,** *v. t.* : ( ۱ ) عزت کرنا ؛ عزیز رکھنا - ( ۲ ) احترام کرنا؛ ادب کرنا ؛ تعظیم کرنا -

**venerator,** *n.* : عزت کرنے والا ؛ احترام کرنے والا -

**Veneration,** *n.* : ( ۱ ) انتہائی ادب ؛ تعظیم ؛ احترام - (۲) ( علم کا سہ سر ) تعظیم و احترام کا مادہ -

**Venereal,** *a.* : جماع سے تعلق رکھنے والا ؛ جماعی -

*v. desire* : خواہش جماع ؛ شہوت -

*v. disease* : جماعی مرض ؛ امراض خبیثہ میں سے کوئی مرض جو جماع سے پیدا ہوتا ہے -

*v. remedies* : امراض خبیثہ کی دوائیں -

**Venery,** *n.* : ( قدیم ) شکار ؛ صید افگنی -

**Venery,** *n.* : ( قدیم ) جماع ؛ مباشرت -

**Venesect,** *v. t. & i.* : نشتر لگانا ؛ فصد کھولنا -

**venesection,** *n.* : نشتر زنی ؛ رگ زنی ؛ فصادی -

**Venetian**(*-shn*), *a. & n.* : ( ۱ ) شہر وینس کا - ( ۲ ) وینس کا باشندہ - ( ۳ ) (عموماً v سے) جھلملی - ( ۴ ) جھلملی کا پٹ -

*V. blind* : جھلملی -

*V. carpet* : وینس کا قالین ( ایک طرح کا دھاری دار بناوٹ کا اونی قالین ) -

*V. chalk* : ایک قسم کی کھریا مٹی جو کپڑے پر نشان لگانے وغیرہ کے کام آتی ہے -

*V. glass* : ( ۱ ) وینس یا اس کے قرب و جوار کا بنا ہوا کانچ کا سامان- ( ۲ ) ( نیز *Venice glass* ) اس شیشے کا پیالہ جس کی نسبت مشہور ہے کہ اگر زہر سے چھوجائے تو پاش پاش ہوجاتا ہے-

*V. lace* : ایک قسم کی جھالر دار لیس -

*V. mast* : سڑکوں کی آرائش میں استعمال ہونے والا کھمبا جس پر چکر دار دھاریوں میں رنگ کیا جاتا ہے -

*V. pearl* : ٹھوس مصنوعی موتی -

*V. window* : وینس کی وضع کی کھڑکی جو تین جگہ سے علحدہ علحدہ کھولی جاسکتی ہے -

**venetianed,** *a.* : جھلملی دار -

**Vengeance** (-jns), *n.* : انتقام ؛ بدلہ -

*with a v.* : نہایت شدت سے ؛ بہت زیادہ -

**Vengeful,** *a.* : کینہ پرور -

**vengefully,** *adv.* : کینہ پروری سے -

**vengefulness,** *n.* : کینہ پروری -

**Venial,** *a.* : (۱) قابل درگذر ؛ خفیف ( جرم گناہ وغیرہ ) - (۲) ( دینیات ) ( گناہ ) صغیرہ -

**venially,** *adv* : قابل در گذر طور پر -

**veniality, venialness,** *nn.* : قابل در گذر ہونا -

**Venice,** *n.* *V. glass*; = *venetian glass* : Venetian دیکھو -

*V. treacle* : تریاق ؛ زہریلے جانور کے کاٹے کی دوا جو کئی اجزا کو ملاکر بناتے ہیں -

*Venire* ( facias ) ( -sh ) *n.* : طلبی نامہ جوری کے *Sheriff* نام؛ حکم نامہ جوری کو طلب کرنے کے لیے -

**Venison** (-nzn), *n.* : ہرن کا گوشت ( پکانے کے لیے ) -

*Venite*, *n.* : (۱) مناجات نمبر ( ۹۵ ) - (۲) اس مناجات کی تحریر نغمہ -

**Venom,** *n.* : (۱) زہر ؛ بس ( سانپ ' بچھو وغیرہ کا ) - (۲) ( مجازاً ) کینہ؛ بغض؛ بیر؛ ( جذبات الفاظ یا عمل کی ) تلخی اور درشتی ؛ زہر -

**venomed,** *a.* : زہر آلود ؛ زہریلا -

**venomous,** *a.* : (۱) زہریلا - (۲) کینے سے بھرا ہوا ؛ کینہ پرور ؛ تلخ اور درشت -

**venomously,** *adv.* : (۱) زہریلے پن سے - (۲) بغض و عداوت سے ؛ تلخی اور درشتی سے -

**venomousness,** *n.* : (۱) زہریلا پن - (۲) کینے سے بھرا ہونا ؛ تلخی اور درشتی ؛ کینہ پروری -

**Venosity,** *n.* : (۱) زیادتیء خون ؛ کسی عضو وغیرہ میں وریدی خون کی زیادتی- (۲) خون کا پھیپھڑے میں کم ہوا پانا اور شریانوں کی طرف بہنا -

**Venous,-ose,** *aa.* : ( تشریح؛ نباتیات؛ حیوانیات ) - (۱) وریدی؛ ورید کا ؛ نسوں یا رگوں کا - (۲) جس میں وریدوں یا نسوں کی کثرت ہو -

*v. congestion* : اجتماع خون ؛ وریدی خون کا کسی عضو میں جمع ہو جانا -

*v. blood* : وریدی خون ( شریانی خون کی ضد ) -

**venously,** *adv.* : وریدوں یا نسوں کی کثرت کے ساتھہ

**Vent,** *n. & v. t.* : (۱) (ہوا وغیرہ کے آنے جانے کا) سوراخ ؛ منفذ - (۲) ( دود کش میں ) دھوئیں کی نالی - (۳) مورچے کی دیوار کا روزن - (۴) پیپوں میں سوراخ کرنے کا کھوکھلا برما - (۵) چھوٹے جانوروں کا پاخانے کا مقام؛ مبرز - (۶) (مجازاً) اظہار کا ذریعہ ؛ اظہار - (۷) ( پیپے وغیرہ میں ) سوراخ کرنا - (۸) اظہار کرنا - (۹) (بہ طور فعل و اسم) اود بلاو کا سانس لینے کے لیے سطح پر آنا -

*v. -faucet* : پیپوں میں سوراخ کرنے کا کھوکھلا برما -

*v. -hole* : سوراخ -

*v. -peg* : (۱) پیپے کے سوراخ کی ڈاٹ - (۲) پیپے میں سوراخ کرنے کا برما -

*v. -plug* : (۱) بندوق میں ہوا کے سوراخ کی ڈاٹ - (۲) پیپے کے سوراخ کی ڈاٹ -

**ventage,** *n.* : بانسری وغیرہ کا سوراخ -

**ventless,** *a.* : بے منفذ ؛ بے سوراخ ؛ بے نکاس -

**Venter,** *n.* : ( تشریح ) (۱) شکم ؛ پیٹ ؛ پٹھے یا جھلی کا ابھرا ہوا حصہ - (۲) ( قانون) رحم؛ ماں (*a son of another v.*)-

**Ventiduct**, *n.* : ( فن تعمیر ) منفذ هوا ؛ هوادان خصوصاً وہ جو زیر زمین هو -

**Ventil**, *n.* : (۱) باجوں کا کھل منفذ ( از خود کھلنے اور بند هونے والا سوراخ )- (۲) ارگن باجے کی هوا کی کھڑکی ( جس میں حسب ضرورت هوا کم یا زیادہ کی جاسکتی هے ) -

**Ventilate**, *v. t.* : (۱) ( کمرے وغیرہ میں ) اچھی طرح هوا آنے دینا ؛ کافی هوا کے آنے کا انتظام کرنا - (۲) ( خون کو ) هوا سے صاف کرنا ؛ هوا دینا؛ آکسیجن پهنچانا - (۳) (مسئلے وغیرہ کو) پبلک کے سامنے بحث اور اظہار رائے کے لیے پیش کرنا -

 **ventilation**, *n.* : هوا کے آنے کا انتظام ؛ هوا دینا -

 **ventilative**, *a.* : هوا دینے کا ؛ هوا کے انتظام کا -

 **ventilator**, *n.* : (۱) هوا دینے والا - (۲) هوادان؛ روشن دان-

**Ventral**, *a.* & *n.* : ( حیوانیات ؛ نباتیات ) (۱) شکم کا ؛ شکمی ؛ اندرونی ( *Dorsal* کی ضد ) -

 *v.* ( *fin* ) : مچھلی کے پیٹ کے دو پروں میں سے ایک پر -

 **ventrally**, *adv.* : پیٹ کے بل ؛ پیٹ کی طرف -

*Ventre a terre* (F) *adv.* : ( فرانسیسی ) سرپٹ ؛ بھاگا بھاگ ؛ نہایت تیزی سے -

**Ventricle**, *n.* : (تشریح) جوف ( کسی عضو خصوصاً دل یا دماغ کا ) -

 **ventricular**, *a.* : جوف دل ، جوف دماغ وغیرہ کا ؛ جوفی -

 **ventriculous**, *a.* : جوف دار -

**Ventricose, -ous**, *aa.* : (۱) توندیل ؛ جس کی توند نکلی هو - (۲) ( نباتیات ) پہلو آماس ؛ پھولا هوا -

**Ventriloquism**, *n.* : انتقال صوت ؛ اس طرح بولنا یا آواز نکالنا کہ کہیں اور سے آواز آتی هوئی معلوم هو -

 **ventrilocution, ventriloquy**, *nn.* : انتقال صوت -

 **ventriloquial, ventriloquistic, ventriloquous**, *aa.* : انتقال صوت کا -

 **ventriloquize**, *v. i.* : (۱) انتقال صوت کا عمل کرنا ؛ اس طرح بولنا کہ آواز کہیں اور سے آتی هوئی معلوم هو - (۲) انتقال صوت کے ذریعے ادا کرنا -

**Ventro-** *in comb.* : ترکیبی صورت ؛ *venter* بہ معنی شکم کی شکم پشتی ؛ جو پیٹھ سے پیٹ تک هو -

**Venture** (-tsher) *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) جوکھم کا کام؛ خطرناک مہم؛ جوکھم اٹھانا - (۲) جوکھم کا سودا؛ ایسا سودا جس میں بہت بڑے نفع اور نقصان کا امکان هو - (۳) ( قدیم ) وہ چیز جو خطرے میں هو - (۴) جسارت کرنا ؛ جراءت کرنا - (۵) کچھ کرنے کی جراءت کرنا - (۶) خطرے میں ڈالنا ؛ داؤں پر لگانا ؛ کھیل جانا ( جان پر )- (۷) خطرناک کام کا بیڑا اٹھانا -

 *at a venture* : اٹکل پچو ؛ بے سوچے سمجھے -

 *v. up* ( on ) : همت کر کے کہنا یا کرنا ( کوئی بات یا کوئی کام ) -

 **venturer**, *n.* : (۱) جراءت کرنے والا- (۲) ( تاریخ ) جوکھم کا سودا کرنے والا -

 **venturesome**, *a.* : دلیر ؛ من چلا -

 **venturesomely**, *adv.* : دلیری سے ؛ من چلے پن سے -

 **venturesomeness**, *n.* : دلیری ؛ من چلا پن -

**Venue**, *n.* : (۱) ( قانون ) امقام تحقیقات ؛ وہ مقام جہاں جوری جمع هونا اور مقدمے کی تحقیقات کرنا هو- (۲) ( عام استعمال ) مقام اجتماع ؛ ملنے یا جمع هونے کی جگہ -

 *change the v.* : مقام تحقیقات کو بدلنا ( بلوے وغیرہ سے بچنے کے لیے ) -

**Venus**, *n.* : (۱) ( رومی دیو مالا ) وینس ؛ محبت کی دیوی - (۲) زہرہ ؛ سات سیاروں میں سے ایک سیارہ - (۳) عشق ؛ محبت - (۴) حسین عورت

 *mount of v.* : (فراسة الید ) انگوٹھے کی جڑ -

 *pandemian v.* : نفسانی عشق -

 *Uranian v.* : روحانی عشق ؛ پاک محبت -

 *V.'s bazin, bath* : ایک طرح کا خاردار پودا -

 *V.'s comb* : ایک پودا جس کے پھول کنگھی کی شکل کے هوتے هیں -

 *V.'s fly-trap* : ایک پودا جس کی پتیاں کیڑے کے بیٹھتے هی بند هو جاتی هیں اور وہ پھنس کر رہ جاتا هے -

 *V.'s slipper* = *lady's-slipper*, : دیکھو Lady -

**Veracious**, *a.* : (۱) سچا ؛ راست گو - (۲) سچا ؛ مطابق واقعہ ؛ جو سچ هو یا سچ سمجھ کر کہا گیا هو -

 **veraciously**, *adv.* : راست گوئی سے ؛ سچائی سے -

 **veracity**, *n.* : سچائی ؛ صداقت ؛ راست گوئی -

**Veranda** (h) *n.* : برآمدہ ؛ غلام گردش -

**Veratrine**, *n.* : ویراٹرین ؛ ایک زهریلا نباتی مرکب جو وجع مفاصل اور درد اعصاب میں مهیج کے طور پر استعمال هوتا هے -

 **veratrate**, *n.* : ویراٹرین کا نمک -

 **veratric**, *a.* : ویراٹرین کا -

 **veratrize**, *v.t.* : ویراٹرین کی مالش کرنا -

**Verb**, *n.* : ( صرف و نحو ) فعل -

 *copulative or substantive v.* : فعل وصلی یعنی *to be* -

 *auxiliary, deponent*: دیکھو Auxiliary وغیرہ -

 *impersonal, transitive, neuter, reflexive v.* : دیکھو ان حروف کے نیچے -

**Verbal**, *a.* & *n.* : (۱) لفظی ؛ الفاظ کے متعلق ( *v. criticism* ) - (۲) ( بیجا استعمال ) زبانی ( تحریری کی ضد ) - (۳) ( ترجمہ ) لفظی ؛ لفظ بہ لفظ - (۴) ( صرف و نحو ) فعلی ؛ فعل کا - (۵) حاصل مصدر -

 *v. inspiration* : یہ عقیدہ کہ مقدس کتابیں لفظ بہ لفظ الہامی هیں -

 *v. note* : ( فن سفارت ) اوسط درجے کے اهم معاملے کے متعلق بلا دستخط یاد داشت -

 *v. noun* : حاصل مصدر -

 **verbally**, *adv.* : (۱) الفاظ کے ذریعے ؛ لفظوں میں - (۲) زبانی -

**Verbalism**, *n.* : الفاظ کی حد سے زیادہ چھان بین ؛ تنقید لفظی -

**Verbalist**, *n.* : (۱) الفاظ کی حد سے زیادہ چھان بین کرنے والا - (۲) لفظی تنقید کرنے والا -

**Verbalize**, *v.t.* & *i.* : (۱) فعل بنانا ( اسم وغیرہ سے ) - (۲) الفاظ میں بیان کرنا - (۳) طول گوئی یا طول نویسی سے کام لینا -

 **verbalization**, *n.* : فعل بنانا یا بنایا جانا ؛ الفاظ میں بیان

کرنا یا کیا جانا -

**verbify**, *v.t.* : فعل بنانا -

**Verbatim**, *adv.* & *a.* : لفظ بلفظ ؛ حرف بہ حرف - (*a. v. reprint*)

**Verbena**, *n.* : (*vervain*) وربینا ؛ ایک قسم کا پودا جو وروین کے خاندان سے تعلق رکھتا ھے -

**Verbiage** (-ij) *n.* : الفاظ کی بھر مار ؛ بیجا طول

**Verbicide**, *n.* : (مزاحاً) (۱) قتل الفاظ ؛ لفظوں کو ذبح کرنا - (۲) قاتل الفاظ ؛ لفظوں کو ذبح کرنے والا -

**Verbose**, *a.* : طول نویس ؛ طول گو ؛ طوالت پسند -

**verbosely**, *adv.* : طوالت کے ساتھ ؛ طول دے کر -

**verboseness**, **verbosity**, *nn.* : (۱) طول نویسی ؛ طول گوئی ؛ طوالت پسندی - (۲) طول ؛ طوالانی ھونا -

*Verbum* (*sat*) *sapienti*, *sent.* : عقلمند کو اشارہ کافی ھے ؛ عاقلاں را اشارہ کافی ست -

**Verdant**, *a.* : (۱) (گھاس وغیرہ) سبز ؛ شاداب ؛ ترو تازہ - (۲) (کھیت وغیرہ) سر سبز ؛ ہرا بھرا ؛ لہلہاتا ھوا - (۳) کچا ؛ خام کار ؛ نا تجربہ کار ؛ سادہ دل ؛ بھولا -

**verdancy**, *n.* : (۱) سر سبزی ؛ شادابی ؛ تازگی - (۲) خام کاری ؛ نا تجربہ کاری ؛ سادہ دلی ؛ بھولا پن -

**verdantly**, *adv.* : (۱) سر سبزی ، شادابی ، یا تازگی کی حالت میں - (۲) خام کاری سے ؛ سادہ دلی سے ؛ بھولے پن سے -

**Verd-antique**, (-ek) *n.* : (۱) سبز منقش پتھر جو عمارت میں کام آتا ھے - (۲) پرانے تانبے کا سبز زنگ -

**Verderer**, **-or**, *n.* : شاھی جنگلات کا مجسٹریٹ -

**Verdict**, *n.* : (۱) جوری کا فیصلہ یا تجویز (واقعات مقدمہ کے متعلق) - (۲) فیصلہ ؛ رائے ؛ فتوی -

*open v.* : تجویز جرم بے تعین مجرم -

*partial v.* : جزوی تجویز جرم ؛ ملزم کو جرم کے ایک جزو کا ملزم قرار دینا -

*privy or sealed v.* : تحریری تجویز جو پیش کار عدالت کو جوری کی طرف سے اس وقت دی جاتی ھے جب کہ جوری کے غور و خوض کے دوران میں عدالت کا اجلاس برخاست ھوجائے -

*special v.* : تجویز خاص ؛ جس میں ثابت شدہ واقعات ظاھر کے نتیجہ نکالنے کا کام عدالت پر چھوڑ دیا جائے -

**Verdigris**, *n.* : (۱) سرکے تیزاب اور تانبے کا ایک مرکب جو دوا اور رنگ کے طور پر استعمال ھوتا ھے - (۲) زنگار سبز ؛ تانبے کا کساؤ

**Verditer**, *n.* : رنگ جو تانبے اور شورے کے تیزاب کے ملنے سے بنتا ھے -

*Blue, green v.* : نیلا یا سبز رنگ جو تانبے اور شورے کے تیزاب کے ملنے سے بنتا ھے -

**Verdure** (-dyer) *n.* : (۱) (اگے ھوئے پودوں اور گھاس کی) سبزی ؛ گھاس اور پودے ؛ نباتات - (۲) (مجازاً) تازگی ؛ شادابی -

**verdured**, *a.* : سر سبز ؛ نباتات سے ڈھکا ھوا -

**verdureless**, *a.* : بے برگ و گیاہ ؛ جہاں گھاس اور پودے نہ ھوں -

**verdurous**, *a.* : (۱) سر سبز - (۲) ترو تازہ ؛ شاداب -

*Verein* (ferin), *n.* : انجمن ؛ منظم جماعت -

**Verge**, *n.* : (۱) عین کنارہ ؛ لب - (۲) قریب ترین نقطہ ؛ سرحد - (۳) کیاریوں کے کنارے کی گھاس - (۴) عصا ؛ چھڑی (جسے کوئی شخص اسقف وغیرہ کے آگے اس کے عہدے کے نشان کے طور پر لے کر چلتا ھے) - (۵) بعض کلوں کی لوھے کی چھڑی ؛ تکلا - (۶) (عمارت) ساق ستون ؛ کھپڑوں کا کنارہ - (۷) (تاریخ) نائٹ مارشل کا دائرۂ حکومت -

*drew near to the very v. of betraying his secret* : قریب تھا کہ اپنا راز فاش کردے -

*on the v. of* : لگ بھگ ؛ قریب -

*v.-board*, = *barge-board* : دیکھو Barge -

**Verge**, *v. i.* : جھکنا ؛ مائل ھونا (*the verging sun*; *v. towards old age*)

*v. on* : بالکل قریب جا پہنچنا ؛ حد مل جانا -

**Vergee**, *n.* : ورجی ؛ رقبے کا پیمانہ جو بحیرہ برطانیہ کے جزائر میں رائج ھے اور ایکڑ کے برابر ھوتا ھے -

**Vergency**, *n.* : (بصریات) میلان ؛ (عدسے کے فصل ماسکہ کے متکافی جس سے شعاعوں کے اتساع (*divergence*) یا استدقاق (*convergence*) کا اندازہ ھوتا ھے) -

**Verger**, *n.* : (۱) منتظم نشست ؛ کلیسا کا وہ عہدہ دار جو حاضرین کو ان کی نشستوں پر بٹھلاتا ھے - (۲) عصا بردار ؛ جو اسقف یا نائب امیر جامعہ کے آگے آگے چلتا ھے -

**vergership**, *n.* : منتظم نشست یا عصا بردار کا عہدہ -

**Veridical**, *a.* : (۱) (عموماً طنزیہ) سچا ؛ راست گو - (۲) (نفسیات ؛ روحیات) سچا ؛ مطابق اصل ؛ مطابق واقعہ (خواب وغیرہ) -

**veridically**, *adv.* : (۱) سچائی سے - (۲) واقعی طور پر ؛ مطابق اصل -

**veridicous**, *a.* : سچا -

**Verify**, *v. t.* : (۱) تصدیق کرنا ؛ جانچنا - (۲) (واقعات کا پیش گوئی کو ، عمل کا قول کو) پورا کرنا ؛ صحیح ثابت کرنا - (۳) (قانون) (کاغذات مقدمہ کے ساتھ) حلف نامہ نتھی کرنا ؛ (بیان کا ثبوت داخل کرنا -

**verifiability**, *n.* : قابل تصدیق ھونا ؛ ثبوت پذیری -

**verifiable**, *a.* : قابل تصدیق ؛ ثبوت پذیر -

**verification**, *n.* : تصدیق ؛ جانچ -

**verifier**, *n.* : تصدیق کنندہ -

**Verily**, *adv.* : (قدیم) سچ مچ ؛ واقعی ؛ یقیناً ؛ در اصل -

**Verisimilitude**, *n.* : (۱) قرین قیاس ھونا ؛ اغلب ھونا ؛ بظاھر صحیح ھونا ؛ شائبہ اصلیت - (۲) اغلب چیز ؛ وہ بات جو صحیح معلوم ھو -

**verisimilar**, **verisimilous**, *aa.* : اغلب ؛ بظاھر صحیح ؛ قرین قیاس -

**Veritable**, *a.* : حقیقی ؛ واقعی ؛ سچ مچ کا -

**veritably**, *adv.* : فی الحقیقت ؛ سچ مچ -

**Veritas**, *n.* : (نیز *bureau veritas*) فرانسیسی جہازوں کی مکمل فہرست جو ھر سال شایع ھوتی ھے -

**Verity**, *n.* : (۱) سچائی ؛ سچ مچ ھونا ؛ اصلیت - (۲) سچا بیان ؛ سچی بات - (۳) واقعہ ؛ حقیقت ؛ حقیقی وجود رکھنے والی شے -

*of a v.* : (قدیم) واقعی ؛ در اصل

**Verjuice**, *n.* : ترشاب ( کھٹا عرق جو کھٹے انگور اور سیب وغیرہ سے نکال کر کھانا پکانے میں استعمال کرتے ہیں) -

**verjuiced**, *a.* : ترشاب ملایا ہوا -

**Vermeil**, *n.* : (۱) چاندی کا ملمع - (۲) ملمع پر جلا کرنے کی وارنش - (۳) نارنجی رنگ کا تامڑا - (۴) (شعر) شنگرف؛ سیندور-

**Vermi-** *in comb.* : لاطینی لفظ ( *vermis* ) بمعنی کرم کی ترکیبی صورت -

*-cide* : کرم کش دوا -

*-form* : کرم نما -

*-fuge* : دافع کرم دوا ؛ پیٹ کے کیڑوں کی دوا -

*-fugal, a.* : دافع کرم -

*-grade* : کیڑوں کی طرح چلنے والا ؛ رینگنے والا -

*-vorous* : کرم خور-

**Vermian**, *a.* : کرمی ؛ کرم نما ؛ کیڑوں کی طرح کا -

**vermeologist**, *n.* : ماہر کرمیات -

**vermeology**, *n.* : کرمیات ؛ کیڑوں کا علم -

**Vermicelli**, *n.* : ایک قسم کی لمبی لمبی سویاں جو آٹے کی بناکر پکاتے ہیں -

**Vermicular**, *a.* : (۱) کرم نما ؛ کیڑوں کی طرح کی -(*v. appendix*) (۲) کرم خوردہ سا - (۳) لہردار ؛ جس میں لہردار لکیریں پاس پاس ہوں -

**Vermiculate**, *a.* : (۱) (شاذ) *vermicular*-(۲)(مجازاً) بوسیدہ-

**Vermiculation**, *n.* : (۱) کیڑا لگنا ؛ کیڑا پڑنا - (۲) لہریا نقش - (۳) کرم خوردگی -

**Vermilion**, *n.* & *a.* & *v. t.* : (۱) شنگرف؛ سیندور - (۲) شنگرفی رنگ - (۳) شنگرفی رنگ کا - (۳) شنگرفی رنگ میں رنگنا؛ شنگرفی رنگ دینا -

**Vermin**, *n.* : (۱) (عموماً جمع کے طور پر آتا ہے ) موذی جانور ( مثلاً لومڑی، نیولا، چوہا وغیرہ )-(۲) ضرر رساں کیڑے- (۳) کیڑے مکوڑے- (۴) ( مجازاً ) بدمعاش لوگ ؛ ذلیل لوگ؛ حشرات الارض -

**verminous**, *a.* : (۱) کیڑے پڑا؛ کیڑے بھرا - (۲) کیڑوں کی پیدا کی ہوئی ( بیماری ) - (۳) ذلیل اور حقیر -

**verminously**, *adv.* : ذلیل طور پر -

**Verminate**, *v, i.* : کیڑے پڑجانا ؛ جوئیں پڑجانا -

**vermination**, *n.* : کیڑے یا جوئیں پڑ جانے کا عمل -

**Vermouth** (-ooth) *n.* : شراب افسنتین؛ ایک قسم کی شراب جس میں افسنتین ملا کر تلخی پیدا کی جاتی ہے -

**Vernacular**, *a.* & *n.* : ( ۱ ) ملکی ؛ دیسی ( زبان لفظ وغیرہ ) - ( ۲ ) مقامی ؛ مختص المقام ( بیماری ) ؛ جو کسی خاص خطے میں محدود ہو - ( ۳ ) دیسی زبان -

**vernacularism**, *n.* : دیسی زبان کا محاورہ یا لفظ -

**vernacularity**, *n.* : ( ۱ ) دیسی پن - ( ۲ ) مقامی ہونا ( بیماری کا ) -

**vernacularize**, *v. t* : دیسی بنانا ؛ دیسی زبان کے سانچے میں ڈھالنا ؛ دیسی زبان میں منتقل کرنا -

**vernacularization**, *n.* : دیسی بنانا یا بنایا جانا ؛ دیسی زبان میں منتقل کرنا یا کیا جانا -

**vernacularly**, *adv.* : دیسی زبان کے محاورے کے مطابق ؛ ...سی زبان میں -

**Vernal**, *a.* : ...ری ؛ موسم بہار کا -

*v. breezes* : ... بہاری -

*v. equinox* : ...ھو Equinox -

*v. fever* : ...ی بخار ؛ ملیریا -

**vernally**, *adv.* : ...وسم بہار میں ؛ موسم بہار کی طرح-

**Vernation**, *n.* : ...باتیات ) اوراق کی ساخت یا ترتیب ؛ موسم ...ر میں شگوفے کے اندر اوراق کا بننا -

**Vernier**, *n.* : ... پیما ؛ چھوٹا متحرک پیمانہ جسے theodolit...) وغیرہ کے ساتھ اس کے چھوٹے چھوٹے حصوں کی ...ئش کے لیے لگا دیتے ہیں -

**Veronal**, *n.* : ...ن گھولنے کی پیالی -

**Veronese**(-ez), *a.* & *n.* : ...) ویرونا کا - (۲) ویرونا کا باشندہ -

**Veronica**, *n.* : ...) ویرونکا ؛ ایک قسم کی بوٹی جس میں ارغوانی گلابی اور سفید پھول لگتے ہیں - ( ۲ ) رومال جس ...مقدس ویرونکا نے حضرت مسیح کا پسینہ پونچھا تھا اور جس ...خدا کی قدرت سے مسیح کی تصویر بن گئی تھی - ( ۳ ) کوئی ...ل جس پر مسیح کی تصویر ہو -

**Verricule**, *a.* : ...شراتیات ) گھنے کھڑے بالوں کا گچھا -

**verriculate**, *a.* : ... دار -

**Verruca**, *a.* : ...ضیات ؛ حیوانیات ؛ نباتیات ) مسا -

**verruciform**, *a.* : ...کی شکل کا -

**verrucose, verrucous, verruculose**, *aa.* : ...دار -

**Versant**, *n.* : ...اں خطہ ؛ ڈھلواں زمین ؛ ڈھال -

**Versatile**, *a.* : ...) ہمہ گیر ؛ بہت سے کاموں کی صلاحیت رکھنے ... بہت سے علوم و فنون یا کمالات پر حاوی ( ذہن ، طبیعت ) - ...) قلابے پر گھومنے والا ، پھرنے والا - ( ۳ ) ( نباتیات ؛ ...تیات ) آویزاں ؛ کسی چیز کے سہارے اٹکا ہوا اور آسانی سے ... والا - ( ۴ ) متلون؛ غیر مستقل ؛ نا پائدار -

**versatilely**, *adv.* : ...گیری سے -

**versatility**, *n.* : ...گیری -

**Verse**, *n.* & *v. t.* & *i.* : ...) مصرعہ ( کسی خاص بحر کا ) - ...) نظم کا ٹکڑا ، بند ، قطعہ وغیرہ - ( ۳ ) نظم ؛ نظم کی ... خاص قسم ؛ بحر - ( ۴ ) ( انجیل یا کسی اور مقدس کتاب ...جملہ ، آیت ، اشلوک وغیرہ - ( ۵ ) مذہبی دعا کا فقرہ - ...) مناجات یا بھجن کا وہ ٹکڑا جو ایک شخص کے گانے یا ...باجے پر بجانے کا ہو - ( ۷ ) نظم میں ادا کرنا ؛ نظم کہنا-

*blank v.* : Blank -

*cap vv.* : ...بازی کرنا -

*society v.* : Society -

*v.-monger* : ...ں ؛ قافیہ پیما -

*v.-mongering* : ...ندی -

**verselet**, *n.* : ...مصرعہ یا بند -

*Verse de societe* = Society verse : Society -

**Versed**, *a.* : ...مشاق ؛ ماہر؛ تجربہ کار - ( ۲ ) معکوس -

*v. sine* : Sine -

**Verset**, *n.* : ...سیقی ) افتتاحی نغمہ یا درمیانی نغمہ جو ...باجے پر بجایا جاے -

**Versicle,** *n.* : چھوٹا سا بند ' خصوصاً مناجات کے بندوں میں سے ایک جنھیں پادری اور حاضرین باری باری سے گاتے ھیں -

**Versicolour(ed),** *aa.* : (۱) بچ رنگی ؛ رنگ برنگ کا؛گونا گوں- (۲) مختلف قسم کی روشنی میں مختلف رنگ بدلنے والا -

**Versicular,** *a.* : مصرعہ وار -

*v. division* : مصرعہ وار تقسیم -

**Versify,** *v. t. & i.* : (۱) (نثر کے مضمون کو) نظم کرنا ؛ نظم میں ادا کرنا - (۲) نظم کہنا ؛ شعر کہنا -

**versification,** *n.* : نظم گوئی ؛ قافیہ پیمائی -

**versifier,** *n.* : نظم‌گو ؛ نظم کہنے والا؛ قافیہ پیما -

**Version,** *n.* : (۱) ترجمہ (کتاب ' عبارت وغیرہ کا) - (۲) ترجمے کی مشق ؛ مشقی ترجمہ (جو مدرسے میں کرایا جائے) - (۳) بیان؛ روایت (کسی واقعے کی کسی خاص شخص کے نقطۂ نظر سے)- (۴) (ولادت کے وقت دائی کا بچے کو رحم کے اندر) سیدھا کرنا ' ٹھیک کرنا -

**Authorized** *V.* : (مخفف *A. V.*) انگریزی میں بائبل کا مستند ترجمہ (سنہ ۱۶۰۴ تا ۱۶۱۱ کا) -

**Revised** *V.* : (مخفف *R. V.*) نظر ثانی شدہ ترجمہ (۱۸۷۰ تا ۱۸۸۴) -

**versional,** *a.* : (۱) ترجمے کا - (۲) بیان یا روایت کا -

***Vers libre(F);*** *n.* : آزاد نظم (جس میں ملی جلی بحریں ھوں یا عروض کے قواعد کی پابندی نہ کی جائے) -

**Verso,** *n.* (*pl.-os*) : (۱) (کتاب کا) بائیں ھاتھ کا صفحہ - (۲) (سکے کی) پشت -

**Verst,** *n.* : ورسٹ ؛ روس کا مسافت کا پیمانہ جو تقریباً دو تہائی میل کے برابر ہوتا ھے -

**Versus,** *prep.* : (۱) (قانون) بہ نام ؛ بہ مقابلہ (*Jones V. Smith*) (۲) مقابلے میں؛ خلاف ' مقابل -

**Vert,** *n.* : (۱) (قانون ؛ تاریخ) اشیائے سبز؛ جنگل کی کل چیزیں جن میں سبز پتے ھوں - (۲) اشیائے سبز کے کاٹنے کا حق - (۳) (نقابت) ڈھال کا سبز رنگ اور بند کیاں -

**Vert,** *n.& v. i. (colloq)* : (۱) (بول چال) نو ایمان ؛ وہ شخص جو کسی مذہب خصوصاً کیتھولک عیسائیت میں داخل ھو - (۲) مرتد : وہ شخص جو کسی مذہب خصوصاً کیتھولک عیسائیت کو ترک کرے - (۳) تبدیل مذہب کرنا -

**Vertebra,** *n.* (pl. -ae) : ریڑھ کی ھڈی کا ھر جوڑ ؛ فقرہ -

*false v.* : فقرہ غیر حقیقی ؛ ساکن جوڑ -

*true v.* : فقرہ حقیقی ؛ متحرک جوڑ -

**vertebral,** *a.* : فقری ؛ ریڑھ کی ہڈی کا یا اس کے قریب کا ؛ جس میں فقرے ھوں -

**vertebrally,** *adv.* : فقروں کے ذریعے -

**vertebro-** *comb.* : *vertebra* کی ترکیبی شکل -

**Vertebrate,** (-at) *a. & n.* : (۱) فقرہ دار ؛ جس میں فقرے ھوں - (۲) فقاری ؛ ریڑھ کی ھڈی والا جانور (پرند ' مچھلی دودھ پلانے والا جانور) -

*Vertebrata* : فقاریہ ؛ ریڑھ کی ھڈی والے جانوروں کا خاندان -

**vertebrated,** *a.* : فقرہ دار ؛ ریڑھ کی ھڈی والا -

**Vertebration,** *n.* : فقاری تقسیم ؛ فقرات کی ساخت یا تقسیم -

**Vertex,** *n.* ( pl. usu.-ices) : (۱) سب سے بلند حصہ یا نقطہ؛ چوٹی ؛ اوپر کا سرا - (۲) (ھندسہ) (مثلث وغیرہ کا) راس ؛ دو خطوط کے ملنے کا نقطہ - (۳) (تشریح) قلہ راس ؛ چندیا -

**Vertical,** *a.* : (۱) چوٹی کا ؛ سب سے اوپر کے سرے کا ؛ راس کا - (۲) (ھئیت) سمت الراس کا ؛ سمتیہ - (۳) عمودی؛سطح افق سے زاویہ قائمہ بنانے والا ؛ قائم ؛ کھڑا -

*v. angles* : وہ زاویے جو دو خطوط کے تقاطع سے بالمقابل بنتے ھیں ؛ مقابل زاویے -

*v. circle* : دائرہ سمتیہ؛ ان‌عظیم‌الشان (نیز *azimuth-circle*) دائروں میں سے ایک جو افق پر عموداً واقع ھیں -

*v. fins* :- مچھلی‌کےٹکڑے‌پرجو پشت ' میزر اور دم پر ہوتے ھیں -

*v. plane* :- سطح‌عمودی (جو سطح افق سے زاویہ قائمہ‌بناتی ھو)

**verticality,** *n.* : عمودیت ؛ عمودی ھونا -

**vertically,** *adv.* : (۱) عموداً ؛ عمودی حالت میں - (۲) کھڑی لکیریں اوپر یا نیچے ' خط عمودی میں -

**Verticil,** *n.* : (نباتیات ؛ حیوانیات) حلقہ (ان حصوں میں سے ایک جو کسی محور کے گرد پھیلے ھوتے ھیں) -

**verticillate** (d), *aa.* : حلقہ دار -

**verticillately,** *adv.* : حلقہ وار ؛ حلقوں میں -

**Vertigo,** *n.* : گھمیر ؛ گھمنی ؛ چکر ؛ دوران سر ؛ سر گھومنا -

*essential v.* : اصلی دوران سر ؛ جس کا بظاھر کوئی سبب نہ ھو -

*objective v.* : خارجی دوران سر ؛ جس میں گرد و پیش کی سب چیزیں گھومتی ھوئی معلوم ھوتی ھیں -

*subjective v.* : داخلی دوران سر ؛ جس میں مریض کو محسوس ھوکہ وہ خود گھوم رھا ھے -

**vertiginous,** *a.* : (۱) گردش کناں ؛ چکر کھاتا ھوا - (۲) مبتلائے دوران سر - (۳) دوران سر پیدا کرنے والا ؛ جس سے سر میں چکر آجائے -

**vertiginously,** *adv.* : (۱) چکر کھاتے ھوئے - (۲) دوران سر کی حالت میں ؛ دوران سر کے ساتھ -

**vertiginousness,** *n.* : (۱) دوران کی کیفیت یا حالت - (۲) گردش کی حالت -

**Vertu,** : دیکھو - Virtu

**Verulamian** ( -roo- ) *a.* : (۱) فرانسیس بیکن کا ( بیکن انگلستان کا مشہور عالم تھا جس نے سنہ ۱۶۲۶ ع میں وفات پائی- اس کا خطاب *Baron Verulam* تھا)- (۲) شہر سینٹ ایلبنس (*St. Albans*) کا -

**Vervain,** *n.* : ایک قسم کی خود رو گھاس جس میں نیلے ' سفید اور ارغوانی پھول ھوتے ھیں؛ زمانہ قدیم میں بطور تعویذ استعمال ھوتی تھی -

**Verve** (varv), *n.* : جوش ' زور (ادبی کاموں یا حسن کاری (آرٹ) میں) -

**Vervet,** *n.* : جنوبی افریقہ کا چھوٹا بندر (جسے دستی ارگن بجاکر بھیک مانگنے والے اپنے ساتھ رکھتے ھیں) -

**Very,** *a. & adv.* : (۱) حقیقی ؛ محض (*v. God,* - *my v. son, from v. shame*) (۲) عین ؛ خاص؛ ٹھیک ؛ (*this is the v. spot I found it on, grieves me to*

*drank* ) بالکل (۳) - *the v. heart, this v. minute,* ) *it to the v. dregs, the v. last minute,* (*a v. dazzling* ؛ بہت؛ بہتھی؛ نہایت (۴) - *your v. own* ) *effect. the effect was v. dazzling, I was v.* - (*pleased, v. easy, not v. much use* )

*v. well* : ( رضا مندی یا پسندیدگی کے موقع پر ) بہت اچھا ؛ بہت خوب -

**Very**, *n. attrib.* : ( بہ طور صفت ) ویری کا ؛ ویری کا بنایا ہوا -

*S. W. Very* : موجد کا نام -

*V. light* : روشنی جس سے جہاز رات کے وقت ایک دوسرے کو اشارہ کرتے ہیں -

*V. pistol* : پستول کی شکل کا لیمپ جس کی روشنی سے اشارہ کرتے ہیں -

**Vesica**, *n.* : (۱) (تشریح) مثانہ؛ پیشاب کا پھکنا - (۲) (نباتیات) چھوٹا پھکنا جو بعض پتیوں میں ہوتا ہے- (۳) ( نیز *v. piscis*) مچھلی کا پھکنا - (۴) ( قرون وسطی کی تصویروں اور مجسموں میں ) بیضاوی ہالا -

*vesical, a.* : پھکنے کا ؛ مثانے کا -

*vesico- comb.*: *Vesica* کی ترکیبی صورت -

*vesicocele, n.* : فتق مثانہ -

*vesicotomy, n.* : مثانے کا عمل جراحی -

**Vesicate**, *v. t.* : (۱) آبلے ڈالنا ؛ چھالے ڈالنا - (۲) آبلے پڑجانا -

*vesicant, a.* : (۱) آبلے ڈالنے والا؛ جس سے آبلے پڑجائیں - (۲) آبلے ڈالنے والی چیز -

*vesication, n.* : آبلے ڈالنا یا آبلے پڑنا -

*vesicatory, a.* : آبلے ڈالنے والا -

**Vesicle**, *n.* : ( تشریح ؛ نباتیات؛ ارضیات ) چھوٹا پھکنا ؛ بلبلہ ( آبلے کی شکل کی چیز جس میں رطوبت یا ہوا بھری ہو ) -

*vesicular, vesiculate aa.* : (۱) چھوٹے پھکنے یا بلبلے کی شکل کا ؛ بلبلہ نما - (۲) بلبلہ دار -

*vesiculation, n.* : بلبلوں کا سلسلہ -

*vesiculiferous, a.* : جس میں چھوٹے پھکنے یا بلبلے ہوں ؛ بلبلہ دار -

*vesiculiform, a.* : بلبلہ نما -

*vesiculo- comb.* : *vesicle* کی ترکیبی صورت -

*vesiculose, a.* : بلبلہ دار -

*vesiculous, a.* : بلبلہ دار -

**Vesper**, *n.* : (۱) ( بڑے حرف سے ) زہرہ ؛ شام کا تارہ - (۲) ( شعر ) شام - (۳) ( جمع ) شام کی عبادت ؛ عبادت کے اوقات مقررہ گھنٹوں میں سے چھٹا گھنٹا ( کیتھولک اور یونانی کلیسا کا ) -

*Sicilian Vv.* : سنہ ۱۲۸۲ ع میں سسلی میں فرانسیسیوں کا قتل عام جو شام کی عبادت کے وقت شروع ہوا -

*V.-bell* : ناقوس شام ؛ شام کی نماز کی گھنٹی -

**Vespertine**, *a.* : (۱) شام کا؛ جو شام کے وقت کیا جائے - (۲) ( نباتیات) شامیا؛ شام کو کھلنے والا ( پھول ) - (۳) ( حیوانیات ) شام پرواز؛ شام کے وقت اڑنے والا ( پرند ) - (۴) ( ہئیت ) شام کے وقت ڈھل کر افق پر آنے والا -

**Vespiary**, *n.* : بھڑوں کا چھتا -

**Vespine**, *a.* : بھڑوں کا -

*vespiform, a.* : بھڑ کی شکل کا -

**Vessel**, *n.* : (۱) ظرف ؛ برتن ( خصوصاً سیال شے رکھنے کا ) - (۲) جہاز ؛ بڑی کشتی یا ناو - (۳) ( تشریح ) عرق ؛ رگ ؛ مجری ؛ نالی- (۴)( نباتیات ) ظرف؛ خلیوں کی نالی جس میں رس گردش کرتا ہے- (۵) ( بائبل کی تلمیح اور مزاحیہ ) پیکر ؛ کسی روحانی صفت کا حامل -

*chosen v.* : برگزیدہ آلۂ کار -

*vv. of wrath*, : پیکر غضب ؛ پیکر غصہ -

*weaker v.* : پیکر ضعیف ؛ عورت -

*vesselful, n.* : ظرف بھر ؛ برتن بھر -

**Vest**, *n.* : (۱) ( دوکانداروں کی اصطلاح ) واسکٹ؛ صدری - (۲) ( نیز *underv.*) بنیان ؛ زیر جامہ - (۳) عورتوں کے گون کا گریبان ( حرف V کی شکل کا ) -

*v.-pocket* : (۱) صدری کی جیب - (۲) ( بہ طور صفت ) جیبی سائز کا ( کیمرا ، پلیٹ وغیرہ ) -

*vesting, n.* : واسکٹ کا کپڑا -

**Vest**, *v. t. & i.* : (۱) عطا کرنا؛ دینا ( اختیارات، جائداد وغیرہ ) - (۲) ( شعر ) پہنانا ( لباس ) -

*be vested with* : حاصل کرنا ؛ پانا -

*vested rights, estate* : مستقل حقوق؛ مستقل جائداد -

*v. in* : (۱) ( کسی شخص کو جائداد وغیرہ ) مستقل طور پر عطا کرنا - (۲) ( جائداد وغیرہ ) کسی کے قبضے میں مستقل طور پر جانا -

**Vesta**, *n.* : (۱) ( بڑے حرف سے ) ( رومی دیومالا ) آتشدان کی دیوی - (۲) ( ہئیت ) وستا ؛ ایک سیارچہ جو سنہ ۱۸۰۷ ع میں دریافت ہوا -

*fusee v.* : خاص قسم کی مومی دیاسلائی جو تیز ہوا میں بھی جلائی جاسکتی ہے -

*wax v.* : مومی دیا سلائی جسے رگڑ کر جلاتے ہیں -

**Vestal**, *a. & n.*: (۱) رومیوں کی دیوی وستا کے متعلق- (۲) وستا کے نام کی کنواریوں کے متعلق -

*v. virgin* : (۱) وستا کے نام کی کنواری ؛ ان عورتوں میں سے ایک جو عمر بھر دوشیزہ رہنے کا عہد کرتی تھیں اور اس آگ کی نگہداشت کرتی تھیں جو اس دیوی کی قربان گاہ پر ہر وقت جلتی رہتی تھی - (۲) پاک دامن عورت - (۳) نن ؛ راہبہ -

**Vestibule**, *n.* : (۱) ڈیوڑھی ؛ پیش دالان ؛ غلام گردش ( بیرونی دروازے سے متصل جس میں سے دوسرے کمروں میں جانے کا راستہ ہوتا ہے) - (۲) گرجے وغیرہ کی برساتی؛ پیش دھلیز- (۳) ( امریکا *v. train*) گلیاری ریل ؛ جس میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک جانے کا راستہ رکھتے ہیں - (۴) ( تشریح ) دھلیز؛ وہ خانہ جو اور خانوں سے متصل ہوتا ہے -

*v. of the ear* : دھلیز اذن ؛ دھلیز گوش؛ کان کے اندرونی چکر کے بیچ کا خانہ -

*vestibular, a.* : ڈیوڑھی کا ؛ دھلیز کا؛ ڈیوڑھی یا دھلیز کا کام دینے والا -

*vestibulate, a.* : ڈیوڑھی یا دھلیز کی شکل کا ؛ دھلیز نما -

**vestibuled**, *a.* : دهليز دار ؛ ڈيوڑھی دار -

**Vestige**, *n.* : (۱) نشان قدم - (۲) (مجازاً) نشان؛ آثار؛ علامت؛ شائبہ - (۳) (بیشتر استعمال حرف نفی کے ساتھ) ذرہ ؛ خفیف مقدار - (۴) (حیاتیات) عسن ؛ وہ عضو یا جز جو سلسلہ ارتقا کے نیچے جانوروں میں مکمل صورت میں موجود تھا اور اونچے جانوروں یا انسان کے جسم میں ناقص صورت میں باقی ہے اور بیکار ہے (*the v. of a tail in human body*) ۔

**vestigial, vestigiary**, *aa.* : (۱) بقیہ؛ جو گزری ہوئی چیز کے نشان کے طور پر باقی ہو - (۲) (حیاتیات) عسنی -

**Vestiture** ( -tsher ), *n.* : (حیوانیات) بال ' کھپرے وغیرہ جن سے کوئی سطح ڈھکی ہوئی ہو -

**Vestment**, *n.* : (۱) پوشاک ؛ خصوصاً منصبی لباس ' رسمی لباس- (۲) پادری یا گرجا کے سرود خوان بچوں کا چوغہ - (۳) قربان گاہ کی چادر -

**Vestry**, *n.* : (۱) گرجے کا توشہ خانہ ؛ وہ کمرہ جس میں کپڑے رکھے رہتے ہیں اور پہنے جاتے ہیں- (۲) غیر مقلدوں کے گرجے کا عبادت خانہ - (۳) (*common, general, ordinary, v.* نیز) کلیسائی حلقے کے محصول دہندگان یا ارکان ؛ ارکان حلقہ - (۴) (*select v.* نیز) کلیسائی حلقے کے نمائندوں کی مجلس ؛ مجلس حلقہ - (۵) دفتر مجلس حلقہ -

*v.- clerk* : محرر مجلس حلقہ -

*vestryman* : رکن مجلس حلقہ -

**vestral**, *a.* : (۱) توشہ خانہ کلیسا کا - (۲) مجلس حلقہ کلیسا کا -

**Vestrydom**, *n.* : مجلس حلقۂ کلیسا کی ناقص حکومت -

**Vesture** ( -tsher ) *n.* & *v. t.* : (۱) (شعر؛ خطابت) پوشاک ' لباس ؛ جامہ - (۲) غلاف ' فرش وغیرہ - (۳) لباس پہنانا -

**Vesturer**, *n.* : (۱) گرجا کے توشہ خانے کا داروغہ - (۲) بڑے یا چھوٹے گرجا کا نائب خازن -

**Vesuvian**, *a.* & *n.* : (۱) (اطالیہ کے آتش فشاں پہاڑ) ویسوویس کا- (۲) آتش فشانی؛ کوہ آتش فشاں کا - (۳) (اسم) ایک قسم کی مومی دیا سلائی جو رگڑ کر سلگائی جاتی ہے - (۴) (*vesuvianite* نیز) ایک بادامی یا سبز معدنی شے جو سب سے پہلے کوہ ویسوویس پر پائی گئی تھی -

**Vet**, *n.* & *v. t.* : (بول چال) = Veterinary

**Vetch**, *n.* : ویچ ؛ ایک قسم کا پھلی دار پودا جو خود رو بھی ہے اور کاشت بھی کیا جاتا ہے' عموماً چارے کے طور پر استعمال ہوتا ہے (دیکھو *common v. =tare*) -

**Vetchling**, *n.* : ویچ (*vetch*) کی قسم کا پودا -

**Veteran**, *a.* & *n.* : (۱) کارآزمودہ ؛ پرانا اور تجربہ کار ؛ جنگ آزمودہ سپاہی- (۲) کارآزمودہ لوگوں کا ؛ تجربہ کار سپاہیوں کا (*v. service, v. troops.*) -

**veteranize**, *v. t.* : تجربہ کار بنانا ؛ جنگ آزمودہ بنانا -

**Veterinary**, *a.* & *n.* : بیطاری کا ؛ جانوروں کے علاج کا -

*v. science* : بیطار کا -

*v. surgeon* : بیطاری ؛ سالوتری -

**veterinarian**, *n.* : (۱) بیطاری کا - (۲) بیطار ؛ سالوتری -

**Veto**, *n.* ( pl. -oes ) & *v. t.* : (۱) حق نا منظوری (فرمانروا صدر دارالامرا وغیرہ کا یہ حق کہ کسی قانون کے نفاذ کو نا منظور کردے )- (۲) حکم نامنظوری- (۳) ممانعت - (۴) نا منظوری کردینا؛ ممانعت کردینا -

*suspensory v.* : حق التوا -

**vetoist**, *n.* : حامی حق نامنظوری -

*Vettura*, (-oora) *n.* ( pl. - re, pron. - ra ) : (اطالوی) بگھی ؛ چار پہیوں کی گاڑی جو اطالیہ میں استعمال ہوتی ہے -

**Vex**, *v. t.* : (۱) تنگ کرنا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا - (۲) (قدیم) آزردہ کرنا ؛ رنج پہنچانا - (۳) (شعر ؛ خطابت ) (سمندر میں ) تلاطم پیدا کرنا -

*a vexed question* : معرکۃالآرا مسئلہ جس پر بہت بحث ہوتی ہو -

*vexing* : دق کر دینے والا ؛ تکلیف دہ -

**vexedly**, *adv.* : دق ہوکر؛ تنگ آکر -

**vexingly**, *adv.* : دق کرنے کے طور پر ؛ تکلیف دہ طریقے سے -

**Vexation**, *n.* : (۱) دق کرنا ؛ دق ہونا - (۲) مقدمہ بازی کرکے ناک میں دم کردینا - (۳) کوفت؛ پریشانی کی حالت - (۴) تکلیف دہ چیز ؛ تکلیف ؛ پریشانی -

**vexatious**, *a.* : تکلیف دہ -

**vexatiously**, *adv.* : تکلیف دہ طور پر -

**vexatiousness**, *n.* : تکلیف دہ ہونا -

**Vexillum**, *n.* ( pl. -a ): (۱) (قدیم روما) نشان دستہ؛ فوج کے ایک دستے کا جھنڈا - (۲) سپاہی جو ایک جھنڈے کے نیچے ہوں؛ دستہ - (۳) (نباتیات) (*vexil, n.* نیز) علم؛ لوا ؛ تیتری نما پھول کی اوپر کی بڑی پنکھڑی - (۴) پرندوں کے پر کا پھیلاؤ ؛ پنکھہ- (۵) (کلیسا ) اسقف کے عصا کا ٹیکا ؛ جھنڈا یا صلیب جو جلوس کے ساتھ ہو -

**vexillar** (y) *aa.* : علم کا ؛ ٹیکے کا -

**vexillate**, *a.* : پنکھہ نما -

*Via*, *n.* & prep. : (۱) (لاطینی زبان میں) راستہ- (۲) (بہ طور حرف جار) براہ ؛ راستے سے ہوتے ہوئے ؛ (*from Exeter to York v. London*) -

*V. Lactea* : کہکشاں -

*v. media* : بیچ کی راہ ؛ درمیانی راستہ ؛ وہ طریقہ جو دو طریقوں کے بین بین ہو خصوصاً کلیسائے انگلستان کا طریق جو رومن کیتھولک مذہب اور متشدد پروٹسٹنٹ مذہب کے بین بین ہے -

**Viable**, *a.* : (۱) (جنین یا نوزائیدہ بچہ ) جینے والا ؛ زندہ رہنے کے قابل - (۲) (پودا ؛ جانور ) پنپنے والا ؛ زندہ رہنے والا (کسی خاص آب و ہوا میں ) -

**viability**, *n.* : قابلیت حیات -

**Viaduct**, *n.* : پل ؛ جو سڑک یا ریل کو کسی وادی کے اوپر سے لے جانے کے لیے بنایا جائے -

**Vial**, *n.* : شیشی (خصوصاً استوانی شکل کی) -

*leyden v.* : موتیاں؛ ایک خاص قسم کا شیشے کا ظرف جو بجلی ذخیرہ کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے -

*pour out vv. of wrath* : (۱) (بائبل ) بدلہ لینا - (۲) (بول چال) غصے کا اظہار کرنا ؛ برس پڑنا -

**vialful**, *n.* : شیشی بھر -

**Viameter**, *n.* : مسافت پیما ( جس سے معلوم ہوتا ھے کہ گاڑی کتنی دور چلی ھے ) -

**Viand**, *n.* (usu. in pl.) : (۱) کھانا ؛ کھانے کی چیز - (۲) (جمع) اشیائے خوردنی ؛ کھانے پینے کی چیزیں -

**Viaticum**, *n.* : (۱) ( قدیم روما ) توشۂ سفر ؛ زادراہ یا سفر خرچ جو کسی عہدہ دار کو سرکاری کام سے سفر کرنے کے لیے دیا جاتا ھے - (۲) عشائے ربانی جو نزع کے وقت دی جاتی ھے - (۳) سفری قربان گاہ (جسے سفر میں ساتھ لے جاسکیں) -

**Vibraculum**, *n.* (pl. -a) : خطار ؛ بعض مرکب الجسم جانوروں کا زائد عضو جس کی ارتعاشی حرکت سے غذا ان کے قریب آجاتی ھے -

**vibracular**, *a.* : خطاری -

**Vibrant**, *a.* : (۱) جھولنے والا ؛ اہتزاز کرنے والا - (۲) (کسی چیز کے جوش سے ) تھرتھراتا ہوا - (۳) گونجتی ہوئی ( آواز ) -

**Vibrate**, *v. i.* & *t.* : (۱) ( لنگر کی طرح ) جھلانا ؛ جھولنا ؛ ارتعاشی حرکت سے ناپنا ( ثانیہ وغیرہ ) - (۲) اہتزاز کرنا ؛ اہتزاز ہونا - (۳) ( آواز کا ) گونجنا - (۴) ( طبیعیات ) مرتعش ہونا ؛ ارتعاش ہونا ؛ تیزی سے ادھر ادھر حرکت کرنا - (۵) ( جذبے یا جوش سے ) تھرتھرانا -

**vibrative, vibratory**, *aa.* : اہتزازی ؛ ارتعاشی -

**Vibratile**, *a.* : اہتزاز پذیر؛ ارتعاش پذیر؛ جھولنےیا تھرتھرانےوالا -

**vibratility**, *n.* : اہتزاز پذیری ؛ ارتعاش پذیری -

**Vibration**, *n.* : (۱) جھولنا ؛ اہتزاز ؛ اہتزازی حرکت - (۲) ( طبیعیات ) ارتعاش ؛ سیال یا لچک دار ٹھوس چیز کے اجزا کا توازن میں خلل پڑنے کی وجہ سے تیزی سےحرکت کرنا -

*amplitude of v.* : حیطۂ اہتزاز ؛ حیطۂ ارتعاش ؛ جھولنے والی چیز یا تھر تھرانے والی چیز کا مرکزسکون سے زیادہ سے زیادہ فصل -

*free v.* : داخلی اہتزاز یا ارتعاش جو خود بخود ہو -

*forced v.* : خارجی اہتزاز؛ خارجی ارتعاش جو کسی خارجی قوت کی وجہ سے ہو -

**vibrational**, *a.* : اہتزازی ؛ ارتعاشی -

**vibratiuncle**, *n.* : چھوٹی سی جھولنے والی چیز ؛ چھوٹا سا لنگر یا شاقول -

*Vibrato* (*vebrah-*), *n.* : ( گانے میں ) آواز کا ارتعاش ؛ آواز کی لرزش ' جو کسی سر پر مختلف حد تک زور دینے سے پیدا ہوتی ھے -

**Vibrator**, *n.* : ( ۱ ) مہتزز ؛ مرتعش ؛ شخص یا چیز جو اہتزاز یا ارتعاش کی حالت میں ہو - ( ۲ ) ( برقیات ؛ تار برقی ) مرتعش نے - ( ۳ ) ( ارگن باجے کا ) نے کا پردہ ؛ نرسل کھونٹی - ( ۴ ) ( طباعت ) مرتعش بیلن ( روشنائی کا ) - ( ۵ ) ( طب ) برقی آلۂ مالش -

**Vibrissae**, *n. pl.* : ( ۱ ) ( جانوروں کےمنھ کے اطراف کے ) سخت بال - ( ۲ ) ( انسان کے ) ناک کے بال - ( ۳ ) ( بعض پرندوں کے ) خار ؛ کانٹے کی طرح کے پر جو چونچ کے قریب ہوتے ہیں -

**Vibroscope**, *n.* : ارتعاش پیما ؛ وہ آلہ جس سے ارتعاش کا اندازہ کیا جاتا ھے -

**Viburnum**, *n.* : وائی برنم ؛ ایک قسم کی پھولدار جھاڑی -

**Vicar**, *n.* : وکر ؛ کسی ایسے حلقے کا پادری جس کا کلیسائی محصول کوئی جماعت یا کوئی زمیندار وغیرہ وصول کرتا ہو اور اسے پادری کو مدد معاش ملتی ہو -

*cardinal v.* : روما کا نمائندہ جو روما میں بطور ... کام کرتا ھے -

*clerk, lay, secular, v.* : گرجے کا عہدہ دار جو دعا کے ... حصوں کو گاتا ھے -

*v. apostolic* : ... مشن کا اسقف ؛ صدر مبلغ جسے اسقف ... حاصل ھے -

*-titular* ... (۲)= *titular bishop* دیکھو

*v. choral* : ... یا غیر پادری جو بڑے گرجے میں دعا کے ... حصوں کو پڑھتا یا گاتا ھے -

*v. forane* : ... کیتھولک کلیسا ) نائب اسقف ' جو کسی ... کام کے لیے کسی خاص حلقے میں مقرر کیا جائے -

*V. general* : ... ( کلیسائے انگلستان ) اسقف یا اسقف اعظم ... ( کلیسائی امور میں )- ( ۲ ) ( رومی کیتھولک کلیسا ) ... اسقف ( عدالتی امور میں ) -

*V. of (Jesus) Christ* : ... مسیح ؛ پاپائے روما -

**vicariate**, *n.* : ... وکر کا عہدہ - (۲) وکر کا عہد کارکردگی -

**vicarship**, *n.* : ... عہدہ ؛ وکر کا عہد کار کردگی -

**Vicarage** (-ij), *n.* : ... ) وکر کا عہدہ - ( ۲ ) وکر کی قیام گاہ -

**Vicarial**, *a.* : ... متعلق ؛ وکر کی خدمت کے متعلق -

**Vicarious**, *a.* : ... ) مفوضہ ؛ کسی دوسرے کا دیا ہوا ؛ نیابتی ... ) - ( ۲ ) قائم مقام؛ مقائم؛ مقامانہ ؛ دوسرے ... بدلے کا ( *v. ruler*, *v. work*, *v. suffering* ) - ( *v. authori*...

*v. sacrifice* : ... کی قربانی ' جو عیسائیوں کے عقیدے ... حضرت مسیح نے گنہگاروں کے کفارۂ گناہ کے لیے کی -

**vicariously**, *adv.* : ... ) نیابتاً ؛ نیابتی طور پر ؛ دوسرے ... بدلے میں - ( ۲ ) قائم مقام کے طور پر -

**vicariousness**, *n.* : ... ) نیابتی ہونا ؛ دوسرے کا دیا ... ہونا - ( ۲ ) قائم مقامی ؛ دوسرے کی جگہ ہونا ؛ دوسرے ... بدلے کا ہونا -

**Vice**, *n.* : ... ) بدی ؛ برائی ( *the v. of drunkenness* )- ... ) عیب ؛ نقص ؛ خامی - ( ۳ ) ( گھوڑے وغیرہ کا ) عیب ؛ ... عادت - ( ۴ ) ( جسم کی ساخت میں ) موروثی یا خلقی ... یا عیب ( اب اس معنی میں شاذ ھے ) - ( ۵ ) ( بڑے ... ) ( قدیم اخلاقی ناٹکوں میں ) مسخرا -

**Vice**, *n.* & *v. t.* : ... ) شکنجہ - ( ۲ ) شکنجے میں کسنا -

*bench v.* : ... میں لگا ہوا شکنجہ -

**Vice** *n.* : ... ) وائس پریسیڈنٹ ؛ وائس چانسلر وغیرہ -

**Vice**, prep: (*gazetted as captain v. captain* ... ؛ جگہ پر ... *Jone*...

**Vice-** pref : ... " قائم مقام " یا نائب کے معنی میں -

*-admiral* : ... البحر درجۂ سوم -

*-admiralty* : ... البحر کا عہدہ یا عہد کارکردگی -

*-admiralty courts* : ... نوآبادیوں کی بحری عدالتیں -

*-chancellor* : ... ) ( یونیورسٹی ) وائس چانسلر ؛ نائب امیر ... جو چانسلر یا امیر جامعہ کی طرف سے یونیورسٹی کا ... کام کرتا ھے - ( ۲ ) ( قانون ) ہائی کورٹ کا جج جو اصول ... ( *equity* ) کے مسائل کا تصفیہ کرتا ھے -

**-queen :** ( شاذ ) (۱) عورت جو وائسرائے کا کام کرتی ہو - (۲) وایسرائے کی بیوی -

**-roy :** دیکھو Viceroy -

**-reine :** بیگم وائسرائے ؛ وائسرائے کی بیوی ؛ وائسرینہ -

**Vicegerent** (*also* -er-) *a.* & *n.* : نائب ؛ وکیل ؛ جسے کسی دوسرے نے اپنے اختیارات تفویض کردئے ہوں ( *Pope as God's v.* ) -

**vicegerency,** *n.* : نیابت -

**Vicennial,** *a.* : بست سالہ ؛ جو بیس سال تک رہے یا بیسویں سال واقع ہو -

**Viceroy,** *n.* : وائسرائے ؛ حاکم جو کسی علاقے یا نوآبادی میں بادشاہ کے قائم مقام کی حیثیت سے اور شاہانہ اختیارات کے ساتھ حکومت کرتا ہو ( *V. of India* ) -

**viceregal, viceroyal,** *aa.* : وائسرائے کا ؛ وائسرائی -

**viceroyalty, viceroyship,** *nn.* : وائسرائی ؛ وائسرائے کا عہدہ یا عہد حکومت -

**Vice versa,** *adv.* or *ellipt. sent.* : اور اس کے برعکس -

*he blames his wife & v. v.* : وہ بیوی کو الزام دیتا ھے اور اس کے برعکس ( یعنی بیوی اس کو ) -

*he calls black white & v. v.* : وہ سیاہ کو سفید کہتا ھے اور اس کے برعکس ( سفید کو سیاہ ) -

**Vichy**(water) (veshe), *n.* : فرانس کے ایک چشمے کا معدنی پانی ( جس میں معدنی اجزا ہوتے ھیں ) -

**Vicinage**(-ij) *n.* : ( ۱ ) پڑوس ؛ همسایہ ؛ پڑوس کا علاقہ ؛ قرب و جوار کا علاقہ - ( ۲ ) همسائگی کا تعلق ؛ همسائگی کا رابطہ -

**Vicinity,** *n.* : ( ۱ ) پڑوس کا علاقہ ؛ قرب و جوار کا علاقہ - ( ۲ ) قرب ؛ پڑوس - ( ۳ ) قریبی تعلق -

**Vicious** (*-shus* ) *a.* : (۱) برا ؛ برائی ؛ بدی کا ( *v. life* ) - (۲) مخرب اخلاق ؛ بیہودہ ( *v. book* ) - (۳) بد ؛ برا ؛ بد خصائل ؛ بد سیرت ( *v. companion* ) - (۴) عیب دار ؛ شریر (گھوڑا وغیرہ) - (۵) غلط ؛ ناقص ؛ خراب (زبان، دلائل وغیرہ) - (۶) بد طینت ؛ کینہ پرور ؛ خبیث ( *v. book, v. remark* ) - (۷) عداوت کی ؛ خباثت کی ؛ بغض و حسد کی -

*v. circle* : (۱) استدلال دوری ؛ ایک بات کے ثبوت میں دوسری بات پیش کرنا جس کا ثبوت خود پہلی بات پر منحصر ہو - (۲) برائی کا چکر ؛ ایک برائی سے دوسری پیدا ہونا اور دوسری سے پہلی میں اور زیادتی ہونا -

*v. union* : ( جراحی ) (۱) ٹوٹی ہوئی ہڈی کا غلط جوڑ - (۲) غلط جڑی ہوئی ہڈی -

**viciously,** *adv.* : بد خصالی سے ؛ بیہودگی سے ؛ برے طریقے سے ؛ بد بختی سے ؛ خباثت سے -

**viciousness,** *n.* : بدی ؛ بدخصالی ؛ بیہودگی ؛ عیب دار ہونا ؛ خرابی ؛ بدطینتی ؛ خباثت -

**Vicissitude,** *n.* : (۱) تغیر حالات ؛ انقلابات ؛ نیرنگیاں ؛ نشیب و فراز (خصوصاً دولت عزت وغیرہ کا) - (۲) ( قدیم : شعر ) باقاعدہ تغیر ؛ باری باری سے ہونا ؛ تبادل -

**vicissitudinous,** *a.* : (۱) تغیر پذیر ؛ بدلنے والا - (۲) پر نشیب و فراز -

**Victim,** *n.* : (۱) قربان ؛ قربانی ؛ جانور یا انسان جو کسی دیوتا پر بھینٹ چڑھایا جائے - (۲) شکار ؛ کشتہ ؛ مارا ہوا ؛ نشانہ ( *the vv. of disease* ) - (۳) دھوکا کھانے والا ؛ پھنسنے والا ؛ شکار ( *the vv. of the confidence, trick* ) -

**Victimize,** *v. t.* : (۱) ( دام فریب میں ) پھانسنا - (۲) شکار بنانا ؛ نشانہ بنانا ( حرص، ظلم وغیرہ کا ) - (۳) ( مزدوروں کی انجمن ) ( سرغنہ وغیرہ کو ) قربانی کا بکرا بنانا ؛ قربان کردینا -

**victimization,** *n.* : پھانسنا ؛ پھنسنا ؛ قربانی ؛ قربان کرنا یا کیا جانا -

**Victor,** *n.* : (۱) ( خطابت ) فاتح - (۲) ( بہ طور صفت سابقہ ) فتح مند ( *v. troops* ) -

**victress,** *n.* : فاتح عورت -

**Victoria,** *n.* : (۱) وکٹوریا ؛ دو نشست کی بگھی جس کا کوچ بکس اونچا ہوتا ھے اور جس کا ٹپ گرایا جا سکتا ھے - (۲) بڑی قسم کا کنول کا پھول - (۳) ایک قسم کا پالتو کبوتر -

*V. Cross* : وکٹوریا کراس ؛ بہادری کا ( مخفف *V. C.* ) تمغہ جو ملکہ وکٹوریا نے سنہ ۱۸۵۶ ع میں جاری کیا -

**Victorian,** *a.* & *n.* : ملکہ وکٹوریا کے عہد کا شخص یا مصنف -

*Early V.* : دیکھو Early -

*V. order* : سلسلہ وکٹوریا ؛ اعزازی سلسلہ جو ملکہ وکٹوریا نے سنہ ۱۸۹۶ ع میں قائم کیا ؛ وہ لوگ جو فرمانروا کی بہت گراں قدر خدمات انجام دیتے ھیں اس میں داخل کیے جاتے ھیں -

**Victorine** ( -en ) *n.* : سمور کا گلوبند جو عورتیں استعمال کرتی ھیں -

**Victorious,** *a.* : (۱) فتح یاب ؛ فتح مند ؛ ظفریاب ؛ مظفر ؛ منصور ؛ جیتنےوالا - (۲) فتح کا ؛ فاتحانہ ( *V. day* ) -

**victoriously,** *adv.* : فتح مندی سے ؛ فتح یاب ہوکر -

**victoriousness,** *n.* : فتح مندی ؛ ظفریابی -

**Victory,** *n.* : (۱) فتح ؛ ظفر ؛ جیت - (۲) ( مجازاً ) قابو ( *gained the v. over his passions* ) - (۳) یونانی یا رومی فتح کی دیوی ؛ اس دیوی کا بت -

*Cadmean or pyrrhic v.* : دیکھو Pyrrhic -

*moral v.* : دیکھو Moral -

**Victual,** (-*tl*) *n.* & *v. t.* & *i.* (*usu. pl.* ) : (۱) ( عموماً جمع میں آتا ھے ) غذا ؛ کھانا ؛ خوراک ؛ سامان خورونوش ؛ آذوقہ ؛ رسد - (۲) غذا پہنچانا ؛ سامان خورونوش دینا یا پہنچانا - (۳) سامان خور و نوش فراهم کرنا یا لینا - (۴) کھانا کھانا -

**victualless,** *a.* : بے غذا ؛ بے سامان خور و نوش ؛ بے رسد ؛ بے آذوقہ -

**Victualler,** *n.* : (۱) خوردنی فروش ؛ غذا فروش - (۲) رسد رساں جہاز ؛ جو اور جہازوں کو کھانے پینے کا سامان پہنچاتا ھے -

*licensed v.* : سرائے والا جس کے پاس شراب بیچنے کا لیسنس ہو -

**Victualling,** *n.* : (۱) سامان خورونوش بیچنا یا پہنچانا ؛ رسد پہنچانا - (۲) رسد لینا ؛ سامان خورونوش فراهم کرنا -

*v. -bill* : رسد نامہ ؛ چنگی خانے کا اجازت نامہ جہاز پر رسد بھیجنے کا -

*v. -note* : ( بحری ) رسد کا ٹکٹ ؛ چٹھی جس کی رو سے جہاز

کا اسٹیوارڈ ملاح کو رسد دیتا ھے -
*v. -office* : دفتر رسد رسانی ؛ بحری فوج کو سامان رسد
پہنچانے کا دفتر -
*v. -yard* : احاطۂ رسد ؛ سمندر کے کنارے گودی کے متصل جس
میں بحری فوج کی رسد جمع کی جاتی ھے -
**Vicugna, -una** (-koonya), *n.* : وکونیا ؛ جنوبی امریکا کا
اونٹ کی شکل کا چوپایہ جو گوشت اور اون کی خاطر شکار کیا جاتا ھے -
*v. wool* : ( دکانداری ) (۱) سوت ملی اون - (۲) وکونیا
کی اون -
*Vide* (or-i) vb. imperat (abbr. v.) : دیکھو؛ ملاحظہ ھو
( فلاں صفحہ ، فلاں عبارت وغیرہ )-
*quod v.* : دیکھو Quod -
*v. infra* : ملاحظہ ھو نیچے یا آئندہ صفحات میں -
*v. supra* : ملاحظہ ھو اوپر یا گزشتہ صفحات میں -
*Vide licet*, *adv.* (abbr. viz pron. namli) : (۱) یعنی -
(۲) جس کے نام یہ ھیں - (۳) جس کی تفصیل یہ ھے ( مخفف
کو *viz* لکھتے اور *namli* پڑھتے ھیں ) -
**Vidette**, : دیکھو Vedette -
*Vidimus*, *n.* ( pl. uses) : (۱) حسابات کی تنقیح؛ جانچ -
(۲) ( دستاویز وغیرہ کا ) خلاصہ ؛ ملخص -
**Vie**, *v. i.* ( vying ) : مقابلہ کرنا ؛ مد مقابل ھونا ؛ سبقت لے
جانے کی کوشش کرنا -
**Viennese** (-ez) *a.* & *n.* ( pl. Same ) : وائنا کا ؛ وائنا کا
باشندہ ( وائنا *Vienna* آسٹریا کے پایہ تخت کا نام ھے ) -
*Vi et armis*, *adv.* : ( قانون ) زبردستی؛ بزور اسلحہ ؛
جبر و تشدد سے -
**View**, *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) نظارہ ؛ ملاحظہ ؛ مشاھدہ ( گرد و
پیش وغیرہ کا ) - (۲) ( قانون ) چوری کا معائنہ ( موقع واردات؛
مال لاش وغیرہ کا ) - ( ۳ ) نظر ؛ حد نظر - ( ۴ ) منظر ؛
نظارہ - ( ۵ ) منظر کی تصویر - ( ۶ ) مطالعہ ؛ نظر - ( ۷ )
رائے ؛ طرزخیال ( *takes a different v. , extreme vv.,* ) -
( ۸ ) مقصد ؛ غرض ( *will this meet your vv.* ) - ( ۹ )
نظارہ کرنا ؛ مشاھدہ کرنا؛ ملاحظہ کرنا ؛ معائنہ کرنا ؛ آنکھوں سے
دیکھنا - ( ۱۰ ) مطالعہ کرنا ؛ نظر ڈالنا؛ رائے قایم کرنا -
*a general v. of the subject* : موضوع پر ایک عام نظر -
*bird's-eye view* : ( ۱ ) طائرانہ نظارہ ( شہر وغیرہ کا بلندی
سے ) - ( ۲ ) طائرانہ نظر ( جو بلندی سے ڈالی جائے ) ؛ مجمل
نظر ( کسی موضوع پر ) -
*came in view of* : حد نظر میں آگیا -
*dissolving vv.* : دیکھو Dissolve -
*have in view* : ( ۱ ) پیش نظر ھونا ؛ مد نظر ھونا -
( ۲ ) نظر میں رکھنا ؛ ملحوظ رکھنا -
*in full v. of the crowd* : مجمع کی نظر کے سامنے -
*in v. of* : ( ۱ ) بہ لحاظ ؛ دیکھتے ھوئے - ( ۲ ) ( سوقیانہ )
بغرض -
*on v.* : دکھاؤ ؛ جو ھر شخص کے دیکھنے کے لیے ھو -
*point of v.* : دیکھو Point -
*private v.* : نج کی نمائش ( جو صرف نمائش کرنے والے کے

دوستوں یا نقادوں وغیرہ کے لیے ھو) -
*to the v.* : علانیہ ؛ کھلے بندوں ؛ کھلم کھلا -
*v.-finder* : منظر نما ؛ کیمرے کا وہ حصہ جس سے معلوم
ھوتا ھے کہ تصویر کہاں تک آئے گی -
*v. halloo* : ( لومڑی کے شکار میں ) شور جو شکاری لومڑی
کو آڑ سے نکلتے دیکھ کر مچاتے ھیں -
*with a v. to* : ( ۱ ) بغرض ( *with a v. to extending*
*our trade* ) - (۲) امید میں ؛ توقع میں ( *with a v. to*
*the vacant secretary-ship* ) - ( ۳ ) ( سوقیانہ ) بلحاظ -
**viewable**, *a.* : نظر آنے والا ؛ جو دیکھا جاسکے ؛ مرئی -
**Viewless**, *a.* : ( شعر ؛ خطابت ) اوجھل ؛ ( نظر سے ) غائب ؛
( نظر سے ) چھپا ھوا ؛ غیر مرئی -
**Viewy**, *a.* : ( بول چال ) عجیب خیالات رکھنے والا ؛
وھمی ؛ خبطی -
**Vigil**, *n.* : ( ۱ ) شب بیداری ؛ رات کو جاگتے رھنا ( *keep v.* ) -
( ۲ ) (جمع ) شب کی عبادت ؛ نماز شب - (۳) کسی تہوار خصوصاً
کسی روزے سے پہلے کی رات -
**Vigilance**, *n.* : ( ۱ ) چوکسی ؛ ھوشیاری ؛ خبرداری؛ احتیاط؛
بیدار مغزی - ( ۲ ) ( طب ؛ مرض ) بے خوابی -
*v. committee* : میٹی حفظ امن ، جو بد امنی کے زمانے
میں یا بے نظم ملکوں میں شہری اپنے طور پر قائم کرلیتے ھیں -
**vigilant**, *a.* : چوکس ؛ ھوشیار ؛ خبردار؛ محتاط؛ بیدار مغز -
**vigilantly**, *adv.* : چوکسی سے ، ھوشیاری سے وغیرہ -
**Vignette**(venyet), *n.* & *v. t.* : ۱ ) ( عمارت ) بیل بوٹے -
۲ ) ( مسودے میں ) بڑے حروف کی آرائشی کشش اور
ائرے ؛ ڈھلواں پشت منظر کی نیم تصویر - ( ۳ ) ( کتاب کے
ورق کی ) بے حاشیے کی کندہ تصویر- ( ۴ ) نیم تصویر ( جس
پشت منظر کے خطوط آھستہ آھستہ ھلکے ھوتے جائیں ) -
۵ ) ( مجازاً ) سیرت کا خاکہ ؛ سیرت کی تصویر جو الفاظ
میں کھینچی جائے ؛ لفظی تصویر ؛ قلمی چہرہ - ( ۶ ) ڈھلواں
پشت منظر کی نیم تصویر بنانا - ( ۷ ) ڈھلواں پشت منظر بنانا
یعنی اس کے خطوط کو آھستہ آھستہ ھلکا کرنا -
**vignetter, vignettist**, *n.* : ڈھلواں پشت منظر کی
تصویر بنانے والا -
*Vigoroso*, *adv.* : موسیقی کی ھدایت) قوت کے ساتھ؛ زور سے -
**Vigour**(-er), *n.* : ) قوت ؛ طاقت - ( ۲ ) کس بل ؛ دم خم؛
ق چوبند ھونا ؛ مضبوطی - (۳) قوت حیات ؛ زندگی ؛ جان -
۴ ) ( خیال عبارت اسلوب بیان وغیرہ کا ) زور ؛ قوت ؛
یر ؛ چستی -
**vigorous**, *a.* : ) قوی ؛ طاقت ور - ( ۲ ) شدید ؛ سخت -
۳ ) چاق چوبند ؛ مضبوط ؛ ھٹا کٹا - (۴) جان دار ؛ پر حیات -
) پر زور ؛ موثر ؛ چست -
**vigorously**, *adv.* : ت سے؛ قوت سے؛ سختی سے؛ مضبوطی
؛ جان دار طریقے سے ؛ پر زور یا موثر طریقے سے -
**vigorousness**, *n.* : ھونا ؛ شدت ؛ سختی؛ مضبوطی ؛
داری ؛ زندگی ؛ زور ؛ موثر ھونا ؛ چستی -
**vigourless**, *a.* : طاقت ؛ کمزور ؛ بے جان ؛ بے زور ؛
؛ پھسپھسا -

**Viking**, *n.* : آٹھویں دسویں صدی کا بحر شمالی کا بحری ڈاکو -

**vikingism**, *n.* : وائی کنگ کا طور طریق -

**Vilayet**(-lah-) *n.* : سلطنت ترکی کا صوبہ؛ ولایت -

**Vile**, *a.* : (۱) کم قدر ؛ حقیر ؛ گھٹیا - (۲) بد معاش؛ پاجی ؛ کمینہ - (۳) پاجی پن کا ؛ کمینہ پن کا؛ ذلیل ؛ شرمناک - (۴) (بول چال) نہایت خراب؛ بہت برا - (*a v. pen, v. pastry*)

**vilely**, *adv.* : پاجی پن سے ؛ کمینہ پن سے ؛ ذلیل طریقے سے؛ شرمناک طریقے سے -

**vileness**, *n.* : بد معاشی ؛ کمینہ پن ؛ پاجی پن -

**Vilify**, *v t.* : (۱) بد نام کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ برائی کرنا ؛ برا کہنا- (۲) (شاذ) قدر گھٹانا ؛ حقیر کرنا ؛ پست کرنا ؛ بگاڑنا -

**vilification**, *n.* : (۱) بد گوئی - (۲) بد نمائی؛ رسوائی-

**vilifier**, *n.* : بد نام کرنے والا ؛ بد گو -

**Vilipend**, *v. t.* : (ادب) تحقیر کرنا ؛ حقارت سے ذکر کرنا -

**Villa**, *n.* : (۱) محل یا مکان جو دیہات میں ہو - (۲) بنگلہ جو نواح شہر میں ہو -

**villadom**, *n.* : نواح شہر کے لوگ یا معاشرت -

**Village**(-ij), *n.* : موضع ؛ گاؤں -

**Villager**, *n.* : (۱) گاؤں والا - (۲) دیہاتی ؛ گنوار

**Villain**, *n.* & *a.* : (۱) بد معاش ، پاجی - (۲) (روز مرہ ؛ ہنسی میں) شریر - (۳) (قدیم) گنوار ؛ دیہاتی - (۴) زرعی غلام ؛ سرت - (۵) زرعی غلام کا (*v. services*) -

**villa(i)nage, ville(i)nage**, *n.* : زرعی غلام -

**Villainous**, *a.* : (۱) بد معاشوں کا سا ؛ بد معاشی کا ؛ پاجی پن کا - (۲) (روز مرہ) نہایت خراب (*v. scrawl, style, hotel*) -

**villainously**, *adv.* : (۱) بد معاشی سے ؛ بد معاشوں کی طرح - (۲) بہت خراب طریقے سے ؛ پاجی پن سے -

**villainousness**, *n.* : بد معاشی ؛ پاجی پن ؛ بد معاشی یا پاجی پن کی حرکت -

***Villanelle*** (el), *n.* : ۱۹ مصرعوں کی فرانسیسی نظم جس میں صرف دو قافیے ہوتے ہیں -

***Villeggiatura***(-ejahtoora), *n.* : (اطالوی) دیہات کا قیام -

**Villein**, : دیکھو Villain

**Villus**, *n.* (pl. -i) : (۱) (تشریح) حملہ ؛ بالوں کا سا گچھا جو آنتوں کی جھلی (غشائے مخاطی) پر ہوتا ہے - (۲) (نباتیات ؛ جمع) پشم؛ لمبے روئیں جو پھول یا پھل پر ہوتے ہیں -

**villiform, villoid**, *aa.* : پشم نما -

**villose, villous**, *aa.* : پشم دار ؛ روئیں دار -

**villosity**, *n.* : پشم دار ہونا ؛ روئیں دار ہونا -

**Vim**, *n.* : (بول چال) زور ؛ قوت ؛ جوش ؛ تیزی ؛ طراری -

**Viminal**, *a.* : (نباتیات) ٹہنی کا ؛ جس سے ٹہنی اگتی یا پیدا ہوتی ہے -

**vimineous**, *a.* : ٹہنی دار ؛ قمچی دار -

**Vina** *n.* : (ہندی) بین ؛ ایک باجا جس میں سات تار ہوتے ہیں -

**Vinaceous** (-shus), *a.* : (۱) انگور کا ؛ انگوری- (۲) انگور کی شراب کا - (۳) عنابی رنگ کا -

**Vinaigrette** (-nigret) *n.* : (۱) کافوری سرکے کی شیشی (سونے یا چاندی کی جس کے ڈھکنے میں سوراخ ہوتے ہیں) - (۲) نخلخلہ ؛ ہوش دارو (ہوش میں لانے والی دوا) کی شیشی-

**Vincible**, *a.* : (شاذ) جو ناقابل فتح نہ ہو ؛ قابل فتح ؛ قابل تسخیر

**Vinculum**, *n.* (pl. -la): (۱) (جبر و مقابلہ) خطاشتراک ؛ وہ خط جو دو یا زیادہ رقموں پر یہ ظاہر کرنے کے لیے کھینچا جائے کہ ایک ہی رقم ہے مثلاً ($\overline{a + b} \times c$) - (۲) (طباعت) چہرے دار قوس - (۳) (تشریح) مثکال؛ کسی عضو کی حرکت روکنے والی رگ یا پٹھا -

**Vindicate**, *v. t.* : (۱) بول بالا کرنا ؛ لاج رکھ لینا ؛ اپنی حمایت یا مدد سے کامیاب بنانا - (۲) ثابت کردینا ؛ منوا دینا - (۳) صحیح یا جائز ثابت کرنا ؛ (*v. one's rights*) - (الزامات سے) بری ثابت کرنا ؛ بے داغ ثابت کرنا ؛ (*v. one's honour, action etc.*) -

**vindicability**, *n.* : قابل حمایت ہونا ؛ قابل ثبوت ہونا -

**vindicable**, *a.* : قابل حمایت ؛ قابل ثبوت -

**vindication**, *n.* : (۱) ثبوت ؛ صحیح یا جائز ثابت ہونا - (۲) بریت - (۳) حمایت -

**vindicative**, *a.* : حمایت کا ؛ بریت کا -

**vindicator**, *n.* : حامی ؛ حمایت کرنے والا ؛ ثابت کرنے والا -

**vindicatress**, *n.* : حمایت کرنے والی ؛ ثابت کرنے والی -

**Vindicatory**, *a.* : (۱) حمایت کا ؛ بریت کا - (۲) تعزیری ؛ سزا کا (قانون) -

**Vindictive**, *a.* : (۱) کینہ پرور ؛ انتقام جو (*v. person, character*) - (۲) کینے کا ؛ انتقام کا ؛ کینہ پروری کا (*v. action, spirit*) - (۳) تعزیری ؛ جو سزا کے طور پر ہو -

*v. damages* : تعزیری ہرجانہ (جو بطور سزا مدعی سے دلایا جائے) -

**vindictively**, *adv.* : کینہ پروری سے -

**vindictiveness**, *n.* : کینہ پروری ؛ انتقام جوئی -

**Vine**, *n.* : (۱) انگور کی بیل ؛ تاک - (۲) پتلے تنے کی ہر بیل (*hop-v., melon-v*) -

*under one's v. & fig-tree* : دیکھو Fig

*v.-borer, v.-disease* : بیل کیڑا ؛ ایک قسم کا کیڑا جو انگور کی بیلوں کو نقصان پہنچاتا ہے -

*v.-disease* : پت جون روگ ؛ انگور کے پتوں میں ایک خاص قسم کا کیڑا (پت جوں) لگنا -

**viny**, *a.* : (۱) انگور کی بیل کا ؛ تاک کا - (۲) تاک نما - (۳) پر تاک ؛ جہاں انگور کی بیلیں کثرت سے ہوں -

**Vinegar**, *n.* & *v. t.* : (۱) سرکہ - (۲) (مجازاً) ترش روئی -

*a v. countenance* : سرکہ جبیں چہرہ -

*aromatic v.* : سرکہ جو کافور کی آمیزش سے معطر کیا گیا ہو -

*mother of v.* : دیکھو Mother

*toilet v.* : کافوری سرکہ ؛ خوشبودار سرکہ -

*v.-eel* : دیکھو EEL

*v.-plant.* : ایک قسم کی پھپھوندی ؛ ننھا سا سماروغ جس کے پیدا ہو جانے سے چیزوں میں خمیر اٹھتا ہے -

**vinegarish**, *a.* : قدرے سرکہ دار وغیرہ -

**vinegary**, *a.* : (۱) سرکہ دار؛ سرکے کے مزے کا - (۲) تیزابی؛ ترش- (۳) ترش رو -

**Vinery**, *n.* : تاک گھر؛ شیشے کا گھر انگور کی بیلوں کے لیے-

**Vineyard**, *n.* : انگور کا باغ؛ تاکستان -

*Vingt-(et)-un* (F), *n.* : (فرانسیسی) اکیسی؛ تاش کا ایک قسم کا کھیل جس میں ہر کھلاڑی یہ کوشش کرتا ھے نہ بانٹنے والے سے اتنے پتے لے جن کی بندیاں مل کر ٹھیک اکیس ھوں نہ کم نہ زیادہ -

**Vini-** *in comb.* : لاطینی لفظ "*vinum*" بہ معنی "شراب انگور" کی ترکیبی صورت -

*-culture* : انگور کی کاشت -

*-culturist* : انگور کی کاشت کرنے والا -

*-facteur* (-er) : آلۂ شراب سازی؛ شراب کا بھپکا -

*-ferous* : شراب خیز؛ شراب پیدا کرنے والا (علاقہ) -

*-ficator* : ابخرہ دان؛ آلۂ شراب سازی کا وہ حصہ جس میں ابخارات جمع ھوتے ھیں -

**Vinometer**, *n.* : الکوھل پیما؛ وہ آلہ جس سے معلوم کرتے ھیں کہ شراب میں روح (الکوھل) کا جز کتنا ھے -

*Vin ordinaire* (F), *n.* : سرخ انگوری شراب؛ ارزاں قسم کی شراب جو فرانس میں پانی کے ساتھ استعمال کی جاتی ھے-

**Vinous**, *a.* : (۱) شراب انگور کا (سا) (*v. flavour*, - (۲) جو شراب کے نشے کی وجہ سے ھو؛ نشے *fermentation*) کا (*v. eloquence*) -

**vinosity**, *n.* : شراب کا (سا) ھونا؛ شراب کی کیفیت وغیرہ -

**Vint**, *v. t.* : (شراب انگور) بنانا؛ تیار کرنا -

**Vint**, *n.* : ونٹ؛ تاش کا ایک روسی کھیل -

**Vintage**, *n.* : (۱) انگور کے توڑنے کا موسم یا فصل - (۲) انگور کی فصل؛ مجموعی مقدار جو ایک فصل میں پیدا ھو - (۳) انگور کی کسی خاص فصل کی شراب - (۴) (شعر؛ خطابت) انگوری شراب-

*v. wines* : مشہور فصلوں کی انگوری شراب -

**Vintager**, *n.* : انگور کی فصل توڑنے والا -

**Vintner**, *n.* : (انگور کی) شراب بیچنے والا -

**vintnery**, *n.* : (انگور کی) شراب کی دوکان -

**Viol**, *n.* : وایول؛ قدیم ولایتی سارنگی؛ قرون وسطیٰ کا سات تار کا باجا جس سے موجودہ "*violin*" نکلا ھے -

*bass v.* : دیکھو Violoncello -

**Viola**, *n.* : (۱) وایولا؛ ایک قسم کی بڑی ولایتی سارنگی - (۲) (تاریخ) وایول -

*v. da braccio* : بغل میں لے کر بجانے کا وایول -

*v. da gamba* : گھٹنوں میں دبا کر بجانے کا وایول -

**Viola**, *n.* : بنفشہ؛ پھول دار درختوں کی ایک قسم جن میں بنفشہ بھی شامل ھے؛ ان کے پھول مختلف رنگوں کے ھوتے ھیں-

**Violaceous** (-shus), *a.* : (۱) بنفشئی رنگ کا - (۲) بنفشیہ قسم کا (پھول یا پودا) -

**Violate**, *v. t.* : (۱) خلاف ورزی کرنا؛ توڑنا (معاہدہ وغیرہ)- (۲) ھتک حرمت کرنا؛ بے ادبی کرنا (مقدس مقام کی) - (۳) خلل ڈالنا؛ مخل ھونا - (۴) عصمت دری کرنا؛ زنا بالجبر کرنا -

**violable**, *a.* : جو توڑا جاسکے؛ قابل فسخ -

**violation**, *n.* : ۱) خلاف ورزی؛ توڑنا - (۲) ھتک حرمت؛ بے ادبی - (۳) خلل اندازی؛ بے جا مداخلت - (۴) بالجبر؛ عصمت دری -

**violator**, *n.* : *viola* کا اسم فاعل -

**Violence**, *n.* : (۱) شدت؛ شدید ھونا؛ تندی - (۲) تشدد دستی؛ تشدد کا برتاؤ - (۳) صدمہ (*did v. to his feelings*)- (۴) خلاف ورزی (*did v. to our principles*)- (۵) (قانون) تشدد مجرمانہ؛ جبر مجرمانہ؛ تخریف مجرمانہ -

**Violent**, *a.* : (۱) سخت؛ شدید؛ شدت کا؛ زور کا (*v. storm, v. pain*) - (۲) جس میں تشدد سے کام لیا ھو؛ تشدد کا - (۳) تند و تیز؛ پر جوش؛ ھیجانی؛ والہانہ؛ شدید (*v. temper, mood, passion, attachment, shock*)-

*v. death* : غیر طبعی موت؛ تشدد کی موت؛ جو خارجی تشدد زھر خورانی سے واقع ھو -

*v. presumption* : (قانون) احتمال بہ منزلۂ یقین؛ ایسا شبہ جس کا قریب قریب قطعی ثبوت موجود ھو -

**violently**, *adv.* : (۱) شدت سے - (۲) تشدد سے؛ زبردستی - (۳) نہایت جوش سے؛ والہانہ طریقے سے؛ تیزی سے -

**Violet**, *n. & a.* : (۱) بنفشہ؛ ایک پھول دار پودا جس کی مختلف قسمیں ھوتی ھیں اور ان میں نیلے ارغوانی سفید اور دوسرے رنگوں کے پھول آتے ھیں - (۲) بنفشئی رنگ - (۳) بنفشی رنگ کا-

*v.-powder* : ایک قسم کا خوشبودار پوڈر؛ غازہ -

*v.-wood* : *myall* ببول کی قسمیں جن میں اسٹریلیا کا ببول وغیرہ شامل ھیں -

**violescent**, *a.* : بنفشئی سا؛ قدرے بنفشئی -

**Violin**, *n.* : (۱) وایولن؛ ولایتی سارنگی؛ چار تار کا باجا جسے بائیں طرف بغل میں لے کر کمانچے سے بجاتے ھیں - (۲) وایولن بجانے والا -

*first v., second, v.* : آرکسٹرا (طائفہ سازندگان) میں پہلا یا دوسرا وایولن بجانے والا -

*keyed v.* : پردوں کا وایولن؛ پیانو کی قسم کا باجا جس کے تار چھوٹے چھوٹے کمانچوں سے بجتے ھیں -

**violinist**, *n.* : وایولن بجانے والا -

**Violinine**, *n.* : بنفشین؛ تے آور دوا جو بنفشے کے ست سے بنتی ھے -

**Violist**, *n.* : (۱) بڑا وایولن (وایولا) بجانے والا - (۲) قدیم وایولن (وایول) بجانے والا -

**Violoncello** (ve-,-tshe-), *n.* : وایولن چیلو؛ ایک قسم کا وایولن؛ جسے گھٹنوں میں دبا کر بجاتے ھیں -

**violoncellist**, *n.* : وایولن چیلو بجانے والا -

**Viper**, *n.* : (۱) زھریلے سانپ کی کئی قسموں کا نام خصوصاً افعی (*common, adder v.*) - (۲) (مجازاً) موذی شخص؛ حریف - (۳) (مجازاً) دغا باز آدمی؛ مار آستین -

**viperiform**, *a.* : افعی کی صورت -

**viperine**, *a.* : افعی کا؛ افعی جیسا -

**viperish**, *a.* : افعی؛ خبیث؛ دغا باز -

**viperoid**, *a.* : افعی نما -

**viperous**, *a.* : موذی ؛ خبیث؛ دغاباز -

**rago**, *n.* : (۱) ھڑدنگی ؛ لڑاکا عورت ؛ بد مزاج عورت - (۲) ( قدیم ) مردانی عورت ؛ جس میں مردوں کی سی قوت یا ھمت ھو -

**relay**, *n.* : قافیہ بند ؛ ایک قسم کی ( خصوصاً قدیم فرانسیسی) نظم جس کے ھر بند میں صرف دو مصرعوں کا قافیہ ایک ھو -

**eo**, *n.* : (نیز *greenlet* ) امریکا کا ایک سبز رنگ کا خوش الحان پرند؛ سبزو -

**rescence**, *n.* : (۱) ھراپن ؛سبزی - (۲) (نباتیات) غیر طبعی سبزی جو اور رنگوں کے پھولوں کی پتیاں بعض اوقات اختیار کر لیتی ھے -

**virescent**, *a.* : ( ۱ ) سبزی مائل دھانی - ( ۲ ) ( نباتیات ) غیر طبعی طور پر سبز ھونے والا -

**gate**, *a.* : ( تاریخی موالید ) چھڑیلا؛ چھڑی کی طرح پتلا سیدھا اور کھڑا -

**gate**, *n.* : ( تاریخی ) انگلستان کا زمین ناپنے کا قدیم پیمانہ ؛ عموماً چوتھائی ایکڑ کا -

**gilian**, *a.* : (*Virgil*) ورجل ؛ ورجل کی طرز کا ؛ ( ورجل روما کا مشہور شاعر سال وفات سنہ ۱۹ قبل مسیح ) -

**gin**, *n.* & *a.* : ( ۱ ) دوشیزہ؛ کنواری- ( ۲ ) راھبات کے کسی سلسلے کی عورت جوتاءبردوشیزہ رھنے کا عہد کرچکی ھو ؛ کنواری راھبہ - ( ۳ ) (*The V.*) مریم عذرا ؛ کنواری مریم - ( ۴ ) - (*the Blessed V. Mary, B. V. M.*) مریم عذرا کی تصویر یا بت - ( ٥ ) مادہ کیڑا جو بغیر نر کے انڈے دے- ( ٦ ) ( ھئیت ؛ بڑے حرف سے ) سنبلہ ؛ کنیا - ( ۷ ) (صفت ) کنواری - ( ۸ ) کنواریوں کا سا؛ دوشیزگانہ ؛ جو ایک دوشیزہ کے شایان ھو - ( ۹ ) بے داغ ؛ کورا - ( ۱۰ ) اچھوتا ؛ جو ابھی تک استعمال نہ ھوا ھو - ( ۱۱ ) بے نر کے انڈے دینے والی ( کیڑے کی مادہ ) -

*v. comb* : ( شھد کی مکھی کا ) تازہ چھتا جس میں صرف ایک بار شھد جمع ھوا ھو اور بچے نہ دیے گئے ھوں -

*v. honey* : (۱) تازہ چھتے کا شھد - (۲) ٹپکا ھوا شھد جو بغیر دبائے یا گرم کیے نکلا ھو -

*v. queen* : شھد کی ملکہ مکھی جو نر کے پاس نہ گئی ھو-

*V. Q. (Queen)* : ملکہ ایلزبیتھ -

*v.'s bower = travller's joy* : Traveller دیکھو -

*v. soil, v. clay* : کچی مٹی -

**virginhood, virginity**, *nn.* : کنوار پن ؛ دوشیزگی -

**ginal**, *a.* & *n.* : ( قدیم ) (۱) کنواری - (۲) کنواری کا ؛ کنوارپن کا- (۳) کنواریوں کا سا ؛ دوشیزگانہ؛ جو ایک دوشیزہ کے شایان ھو - (۴) ( تاریخی ) ( نیز *pair of vv.*) ایک طرح کا باجا جس کا سولھویں اور سترھویں صدی میں بہت رواج تھا -

**virginally**, *adv.* : کنواریوں کی طرح -

**ginia**, *n.* : (۱) ورجینیا؛ ریاستہائے متحدہ امریکا کی ایک ریاست - (۲) ورجینیا کا تمباکو -

*V. creeper* : ورجینیا بیل؛ بڑے پتوں کی بیل جو آرائش کے لیے لگائی جاتی ھے -

**Virginian**, *a.* & *n.* : ورجینیا کا -

**Virgo**, *n.* : ( ھئیت ) سنبلہ ؛ کنیا ؛ منطقۃ البروج کے چھٹے برج اور اس کی صورت کواکب کا نام -

**Viridescent**, *a.* : سبزی مائل ؛ سبز ھونے والا ؛ جو سبز رنگ اختیار کررھا ھو -

**viridescence**, *n.* : (۱) دھانی رنگ ؛ سبزی مائل رنگ - (۲) سر سبزی ؛ شادابی -

**Viridity**, *n.* : (۱) سر سبزی ؛ شادابی - (۲) کستورا مچھلی (*oyster*) کا سبز رنگ جو بعض نباتات کے کھانے سے پیدا ھوتا ھے-

**Virile**, *a.* : ( ۱ ) مردانگی کا ؛ مردانہ - ( ۲ ) رجولیت کا ؛ قوت باہ کا - (۳) رجولیت رکھنے والا ؛ قوی الباہ - (۴) قوی؛ پرزور -

**virility**, *n.* : ( صرف مردوں کے لیے ) (۱) مردانگی - (۲) رجولیت ؛ قوت باہ - (۳) قوت باہ ھونا - (۴) زور ؛ قوت -

**Virilescent**, *a.* : ( مادہ جانور ) جس میں بڑھاپے میں نر کی بعض خاصیتیں پیدا ھو جائیں ؛ نر بننے والی -

**virilescence**, *n.* : نر بننا ( مادہ کا بڑھاپے میں ) -

**Virose**, *a.* : (۱) زھریلا ؛ سمی ؛ زھر آلود - (۲) ( نباتیات ) بدبودار -

**virous**, *a.* : بس بھرا ؛ زھر بھرا ؛ زھریلا -

**Virtu** (-oo), *n.* : فنون لطیفہ کا ذوق ؛ فن کاری کا ذوق ؛ ذوق فن ؛ بصیرت فن -

*articles of v.* : ذوق کی چیزیں ( جو صنعت قدامت یا ندرت کے لحاظ سے دلچسپ ھوں) -

**Virtual**, *a.* : واقعی؛ فی الواقع ؛ جس میں کسی چیز کی اھم صفات موجود ھوں گو وہ اس نام سے موسوم نہ ھو یا اس کی تعریف کا پورا مصداق نہ ھو -

*he is the v. manager* : واقعی یا فی الواقع مینجر وھی ھے -

*this is a v. promise* : فی الواقع یہ ایک وعدہ ھے -

*v. focus* : ( بصریات ) واقعی ماسکہ ؛ نقطہ جس پر خطوط شعاعی بڑھانے کے بعد مل جائیں -

*v. velocity or displacement* : رفتار واقعی یا انتقال واقعی؛ کسی قوت کے نقطۂ استعمال کا اس قوت کے رخ پر بہت ذرا سا ھٹنا -

**virtuality**, *n.* : فی الواقع ھونا -

**virtually**, *adv.* : فی الواقع -

**Virtue**, *n.* : (۱) نیکی ؛ حسن خلق ؛ حسن سیرت ؛ راست بازی؛ دیانت- (۲) ( کوئی خاص ) نیکی ؛ خیر ؛ اخلاقی خوبی - (۳) عصمت ؛ پاک دامنی - (۴) خوبی؛ وصف؛ صفت - (۵) اثر ؛ تاثیر - (٦) ( جمع ) فرشتوں کا ساتواں طبقہ ؛ طبقۂ حسنات -

*in or by v. of* : بدولت؛ بوجہ -

*make a v. of necessity* : مجبوری کو نیکی بنالینا ؛ جو مجبوراً کرنا ھے اسے اس طرح کرنا جیسے اپنی نیکی کی وجہ سے کررھے ھیں -

*natural vv.* : فطری نیکیاں (عدل؛ حکمت ؛ عفت؛ شجاعت) -

*theological vv.* : دینی نیکیاں ( ایمان ؛ رجا ؛ احسان ) -

*the seven cardinal vv.* : سات اصولی نیکیاں ( جن کا ذکر بائبل میں ھے ) -

**virtueless**, *a.* : (۱) نیکی سے خالی - (۲) خوبی سے خالی -

(۳) بے عصمت - (۴) بے اثر؛ بے تاثیر -

**Virtuoso**, *n.* ( pl. -i, pron -e ) : (۱) مبصر ؛ صاحب ذوق ؛ جو فنون لطیفہ یا قدیم اور نادر چیزوں کی پرکھ اور معلومات رکھتا ھے - (۲) واقف فن ؛ صاحب فن ؛ جو فنون لطیفہ کے خالص فنی پہلو پر عبور رکھتا ھے -

**virtuosity, virtuosoship**, *nn.* : (۱) ذوق فن ؛ مبصری؛ بصیرت فن - (۲) واقفیت فن ؛ فن دانی -

**Virtuous**, *a.* : (۱) نیک ؛ صالح ؛ نیک کردار ؛ نیکو کار ؛ نیک سیرت ؛ راست باز - (۲) پاک دامن؛ پاک باز ؛ باعصمت ؛ باعفت-

**virtuously**, *adv.* : (۱) نیکی کے ساتھ؛ نیک طریقے پر ؛ نیک کرداری سے - (۲) پاک دامنی کے ساتھ ؛ عفت کے ساتھ -

**Virulent**, *a.* : ( ۱ ) زھریلا ؛ زھر آلود ؛ سمی ؛ جس میں زھر ھو ؛ جو زھر کی وجہ سے ھو - ( ۲ ) سخت ؛ شدید ؛ تلخ - ( *v. animosity, tone, abuse* )

**virulence**. *n.* : (۱) سمیت ؛ زھریلا پن - (۲) سختی ؛ شدت ؛ تلخی -

**virulently**, *adv.* : (۱) سمیت کے ساتھ؛ سمیت کی حد تک - (۲) سختی سے ؛ شدت سے ؛ تلخی سے -

**viruliferous**, *a.* : ( طب ) سمی ؛ زھر آلود -

**Virus**, *n.* : (۱) سمی مادہ ؛ زھریلا مادہ؛ سمیت ؛ متعدی امراض کا زھر - ( ۲ ) ( مجازاً ) زھر ؛ مہلک اثر - ( ۳ ) ( مجازاً ) شدت ؛ تلخی -

***Vis***, *n.* : ( میکانک ) ( لاطینی ) قوت -

*V. inertiae* : دیکھو Inertia

*v. mortua* : مردہ قوت ( جو کام نہ کرتی ھو ) -

*v. viva* : ( متحرک جسم کی ) زندہ قوت (= کمیت رفتار کا مربع ) -

**Visa** : دیکھو Vise

**Visage**, *n.* : ( اب صرف ادبی زبان میں استعمال ھوتا ھے ) چہرہ ؛ صورت -

**-visaged**, *a.* : صورت کا ؛ صورت رکھنے والا -

**Visard**, : دیکھو Visor

**Vis-a- vis** *adv.* & *n.* : (۱) آمنے سامنے ؛بالمقابل- (۲) رو برو؛ سامنے؛ مقابل - (۳) مقابل ( شخص )؛وہ شخص جو کسی کے مقابل ھو ( خصوصاً رقص میں ) - (۴) متقابل نشست کی گاڑی ( جس میں بیٹھنے والے ایک دوسرے کے مقابل ھوتے ھیں ) -

**Viscacha, Viz-** *(-tsha)*, *n.* : وسکا چا ؛ جنوبی امریکا کا ایک کترنے والا جانور جو بل میں رھتا ھے اور اس کی سمور قیمتی ھوتی ھے -

**Viscera**, *n.pl.* : ( ۱ ) احشا ؛ امعا ؛ جسم کے ھر بڑے جوف ( دماغ ، دل، جگر ، بطن وغیرہ ) کے اندر کے اعضا یا آلائش - ( ۲ ) خصوصاً آنتیں -

**visceral**, *a.* : آنتوں کا ؛ روڑوں کا ؛ امعا کا -

*visceri-, viscero-*; *comb.* : v. کی ترکیبی صورت -

**Viscerate**, *v. t.* : احشا یا امعا نکالنا ؛ آنتیں نکالنا -

**Viscid**, *a.* : (۱) لیس دار؛ چپچپا ؛ لزج - (۲) نیم سیال؛ گاڑھا-

**viscidity**, *n.* : ( ۱ ) چپچپاھٹ - ( ۲ ) نیم سیال ھونا؛ گاڑھا پن -

**Viscin**, *n.* : ...قسم کا لاسا ؛ جو اکاس بیل سے نکلتا ھے -

**Viscose**, *n.* : ...م ) لیس دار سیلولوز ( پودوں کے خلیوں کا ...س مادہ ) جس سے مصنوعی ریشم بناتے ھیں - ( ۲ ) اس ...لولوز کا بنا ھوا ( ریشم ) -

**Viscosity**, *n.* : ...) چپچپاھٹ - ( ۲ ) ( طبیعیات ؛ نیم ...ال چیزوں اور گیسوں کی صفت ) لزوجت ؛ اندرونی رگڑ ؛ ...لمات مادہ کے تغیر ترتیب کو روکنے کی قوت -

**viscometer, viscosimeter**; *nn.* : ...جت پیما -

**viscometry**, *n.* : ...جت پیمائی -

**Viscount**, *n.* : ...ی کاونٹ ؛ انگلستان کے امرا کا خطاب جو ...ل ( لارڈ ) سے بڑا اور ارل سے چھوٹا ھے ( خصوصاً ارل کے ...بیٹے کے لیے تکریماً استعمال ھوتا ھے ) -

**viscountess**, *n.* : ...ی کاؤنٹ کی بیگم-

**viscountcy, viscountship**,*nn.* **viscounty**, *n.* : ...ٹ کا رتبہ یا منصب -

**Viscous**, *a.* : ...) چپچپا ؛ لیس دار - ( ۲ ) ( طبیعیات ) ...؛ جس میں سالمات مادہ کے تغیر ترتیب کو روکنے کی قوت ھو -

**viscousness**, *n.* : ...جت -

**Vise** (veza) *n.* & *v. t.* (vised or -ed) : ...) ( پروانہ ...داری وغیرہ کی ) تصدیق مہر؛ تصدیق - ( ۲ ) تصدیق کرنا ؛ تصدیق لگانا -

**Visible** *a.* : ...) مرئی ؛ جو آنکھ سے نظر آسکے - ( ۲ ) ...ی ؛ صریحی ؛ کھلا ؛ محسوس - ( ۳ ) ملاقات کے لیے - ( *is she v.* )

*the v. church* : ...انے مرئی؛ پیروان کلیسا کی پوری جماعت-

*v. horizon* : ...نظری ؛ حد نظر کا خط جہاں آسمان زمین ...ملا ھوا دکھائی دیتا ھے -

*v. speech* : ...محسوس ؛ ایک خاص قسم کا رسم الخط ...ی میں ھر حرف اعضائے نطق کی اس حالت کی شبیہہ ھوتا ...جو اس کے حرف کے ادا کرنے میں پیدا ھوتی ھے -

**visibility, visibleness**, *nn.* : ...مرئیت ؛ مرئی ھونا -

...) صریحی ھونا - ( ۳ ) ( کائنات و بحری ) رویت ؛ ...اور روشنی کی حالت کا اثر اشیا کے نظر آنے پر -

**visibly**, *adv.* : ...ھاً ؛ محسوس طور پر -

**Vision**, *n.* & *v. t.* : ...) رویت ؛ دید ؛ دیکھنا - ( ۲ ) ...ہ - ( ۳ ) بصارت ؛ بینائی ؛ دیکھنے کی قوت ؛ نظر ...رویا؛ وہ چیز جو خواب یا مراقبے وغیرہ میں نظر آئے - (۵) ...ی ؛ کشفی پیکر ؛ جو کشف میں نظر آئے - (۶) روحانی پیکر؛ ...لا ؛ بھوت - ( ۷ ) خیالی صورت ؛ تصویر - ( ۸ ) بصیرت ؛ ...رانہ نظر ؛ سیاسی بصیرت - ( ۹ ) کشف یا رویا میں دیکھنا ...دکھانا ؛ خیالی یا روحانی پیکر دیکھنا یا دکھانا -

*reflected v.* : ...ی انعکاسی ؛ دیکھنے کا عمل جو شعاعوں ...انعکاس سے متاثر ھو -

*refracted v.* : ...ی انعطافی؛ دیکھنے کا عمل جو شعاعوں کے ...ات سے متاثر ھو -

*the field of v.* : ...رۂ نظر -

**Visionary**, *a.* & *n.* : ...) خیالی ؛ موھوم؛ غیر عملی ؛ نا قابل ...ی چیز - ( ۲ ) رویا؛ دیکھنے والا ؛ صاحب کشف - ( ۳ ) خیال

پرست ؛ تخیل پرست؛ تصویر پرست - ( ۴ ) غیر عملی ( شخص )؛ نا قابل عمل منصوبے گھڑنے والا -

**visional**, *a.* : کشف کا ؛ رویا کا ؛ خیالی ؛ موہوم -

**visionally**, *adv.* : کشف یا رویا میں ؛ تصور میں -

**visionariness**, *n.* : ( ۱ ) صاحب کشف ہونا - ( ۲ ) خیال پرستی ؛ غیر عملی ہونا - ( ۳ ) خیالی ہونا ؛ موہومیت -

**visionist**, *n.* : ( ۱ ) صاحب کشف شخص - ( ۲ ) غیر عملی شخص ؛ خیال پرست آدمی -

**Visit**, **-z-**, *v. t. & n.* : (۱) مہمان کے طور پر آنا یا جانا؛ (ملاقات کے لیے یا سیر دیکھنے کے لیے ) آنا یا جانا - ( ۲ ) معائنے کے لیے آنا یا جانا ؛ نگراں کی حیثیت سے آنا یا جانا - ( ۳ ) ( بیماری کا ) حملہ کرنا یا ہو جانا ؛ ( مصیبت ) نازل ہونا - ( ۴ ) ( بائبل ) سزا دینا ؛ عذاب نازل کرنا - ( ۵ ) ( برکت ) عطا کرنا؛ (تسکین) بخشنا ( *with* کے ساتھ آتا ھے ) - (۶) آمد ؛ ورود ؛ تشریف آوری ( ملاقات، سیر یا معائنے کے لیے)-

*domiciliary v* : دیکھو Domiciliary -

*right of v.*: دیکھو Visitation کے معنی نمبر ۲-

**visitable**, *a.* : ( ۱ ) قابل دید ( جگہ ) - ( ۲ ) قابل ملاقات ( شخص ) -

**Visitant**, *a. & n.* : ( ۱ ) ( شعر ) آنے والا - ( ۲ ) سیلانی پرند- ( ۳ ) ( شعر ' خطابت ) جلیل القدر مہمان یا نووارد - ( ۴ ) معلمہ راہبہ ؛ ننوں کی جماعت کی رکن جس کے سپرد لڑکیوں کی تعلیم کا کام ہوتا ھے -

**Visitation**, *n.* : ( ۱ ) معائنہ ؛ آمد برائے معائنہ ( خصوصاً اسقف کی اپنے حلقے کے گرجوں میں ) - ( ۲ ) غیر ملکی جہاز پر معائنے کے لیے جانا ؛ معائنۂ غیر ملکی جہاز کا - ( ۳ ) خدا کی طرف سے سزا یا جزا ؛ عذاب الٰہی ؛ رحمت الٰہی - ( ۴ ) عبرتناک واقعہ ؛ سخت مصیبت ؛ عذاب - ( ۵ ) ( بول چال ) حد سے زیادہ طویل ملاقات - ( ۶ ) عید زیارت ؛ وہ تہوار جو مقدس ایلزبیتھ کو حضرت مریم کی زیارت نصیب ہونے کی یادگار میں منایا جاتا ھے - ( ۷ ) ( حیوانیات ) سیلانی پرندوں کا نقل مکان ( غیر معمولی بڑی تعداد میں ) -

*nuns of the v.* : راہبات معلمہ ؛ ننوں کی جماعت جس کے سپرد لڑکیوں کی تعلیم کا کام ھے -

*right of v.* : ( غیر ملکی جہاز کے ) معائنے کا حق ' جس میں تلاشی کا حق شامل نہیں -

*V. of the sick* : عیادت مرضیٰ ؛ کلیسائے انگلستان کا ایک ضابطہ -

**visiting**, *n.* : آمد و رفت ؛ ملاقات کے لیے آنا جانا ؛ مہمان کے طور پر آنا جانا -

*be on v. terms* : جن میں آمد و رفت کے تعلقات ہوں -

*v. -book* : ملاقاتیوں ( ملاقات کے لیے آنے والوں ) کا رجسٹر -

*v. -card* : ملاقاتی کارڈ -

**visitor**, *n.* : ( ۱ ) ملاقات کے لیے آنے والا ؛ ملاقاتی ؛ مہمان - ( ۲ ) سیر کے لیے آنے والا ؛ تماشائی - ( ۳ ) ( کالج وغیرہ ) معائنے کے لیے آنے والا ؛ معائنہ کرنے والا -

*visitor's book* : ( ہوٹل ' مدرسے وغیرہ کی ) رائے کی کتاب جس میں آنے والے یا رہنے والے اپنی رائے لکھتے ہیں -

**visit ( -at- ) orial**, *aa.* : متعلق بہ ملاقاتی -

**Visor (-z)**, **-zor**, **Visard (-z-)** **-zard**, *n.* : ( ۱ ) مغفر ؛ خود کا وہ حصہ جس سے چہرے کی حفاظت ہوتی ھے اور جو علحدہ ہوسکتا ھے - ( ۲ ) ٹوپی کا چھجا ( آگے کو نکلا ہوا حصہ ) -

**visored**, *a.* : نقاب پوش ؛ نقاب دار -

**visorless**, *a.* : بے نقاب ؛ نقاب سے خالی -

**Vista**, *n.* : ( ۱ ) منظر ؛ خصوصاً کسی تنگ جگہ مثلاً درختوں کی دو رویہ قطار کا منظر ؛ تنگ و دراز منظر ؛ مسلسل منظر - ( ۲ ) خیالی منظر ؛ سلسلۂ تصورات -

**vistad**, *a.* : مسلسل منظر رکھنے والا -

**Visual** , *a.* : ( ۱ ) بصری ؛ بصارت یا نظر کے متعلق ؛ دیکھنے کے متعلق ( *v. nerve, organ* ) - ( ۲ ) مرئی ؛ نظر آنے والا -

*v. angle* : زاویۂ نظر ' جو مرئی شے کے دونوں سروں کی شعاعیں آنکھ کے ایک نقطے پر مل کر بناتی ہیں -

*v. field* : دائرۂ نظر -

*v. rays* : نظر کی شعاعیں جو مرئی شے سے آنکھوں تک آتی ہیں -

*v. point* : نقطۂ نظر ؛ آنکھ میں وہ نقطہ جس پر مرئی شے سے نظر کی شعاعیں آکر ملتی ہیں -

**visuality**, *n.* : ( ۱ ) بصریت ؛ نظر کے متعلق ہونا - ( ۲ ) مرئیت ؛ مرئی ہونا -

**visually**, *adv.* : ( ۱ ) بصری طور پر ؛ بصارت یا نظر کے لحاظ سے - ( ۲ ) مرئی طور پر نظر آتے ہوئے -

**Visualize**, *v. t.* : ( ۱ ) مرئی شکل میں لانا ؛ صورت دینا ؛ تصویر کھینچنا ؛ نقشہ کھینچنا ( خیال کا ) - ( ۲ ) تصور کرنا ؛ ذہن میں تصویر یا شکل قائم کرنا -

**visualization**, *n.* : ( ۱ ) تصور کا عمل - ( ۲ ) تصور ؛ ذہنی تصویر ؛ ذہنی شکل یا تمثال - ( ۳ ) محاکات ؛ ( خیال کی ) تصویر یا نقشہ کھینچنا ( الفاظ میں ) -

**Vita glass**, *n.* : حیاتینی شیشہ ؛ جس سے بالائے بنفشئی شعاعیں ( *ultra-violet rays* ) گزر کر اپنا مفید اور حیات بخش اثر ڈالتی ہیں جسے عام شیشے روکتے ہیں -

**Vital**, *a. & n.* : ( ۱ ) حیاتی ؛ قوت حیات کا ( *v. energies, functions* ) - ( ۲ ) جو حیات کے لیے نا گزیر ہو ؛ جو قوت حیات کا مرکز ہو ؛ مرکزی ؛ حیاتی (*wounded in a v. part*) - ( ۳ ) نہایت اہم ؛ ناگزیر - ( ۴ ) مہلک ؛ جس میں ہلاکت یا تباہی کا اندیشہ ہو ( *v. wound, v. error* ) -

*v. centre* : مرکز حیات ؛ موقع زخم مہلک ؛ وہ حصہ جس میں زخم آنے سے فوری ہلاکت کا اندیشہ ہو -

*v. force or principle* : قوت حیات ؛ جان ؛ روح حیوانی -

*v. power* : قوت حیات -

*v. statistics* : اعداد متعلق حیات ( پیدائش ' شادی ' اموات وغیرہ کے اعداد و شمار ) -

**vitally**, *adv.* : ( ۱ ) مہلک طور پر - ( ۲ ) نہایت ' بے حد ؛ ناگزیر طور پر -

**Vitalism**, *n.* : ( حیاتیات ) روحیت ؛ یہ نظریہ کہ جانداروں کی زندگی طبعی اور کیمیاوی قوتوں سے علحدہ ایک جوہر سے تعلق

رکھتی ھے جسے روح حیوانی کہتے ھیں -

**vitalist**, *n.* : روحی ؛ روح حیوانی کا قائل -

**vitalistic**, *a.* : روحیت یا روحیوں کا ؛ روح حیوانی کا ؛ قائلین روح حیوانی کا -

**Vitality**, *n.* : (۱) قوت حیات ؛ زندگی کو قائم رکھنے کی قوت - (۲) (مجازاً) (کسی ادارے یا زبان وغیرہ کی) زندگی ؛ جان؛ زندہ رہنے اور اپنا کام انجام دینے کی قوت -

**Vitalize**, *v. t.* : (۱) قوت حیات پیدا کرنا (*v. the blood*) - (۲) جان ڈالنا ؛ روح پھونکنا ؛ زندگی پیدا کرنا؛ (*v. one's religion etc.*) -

**Vitamin**, *n.* : حیاتین ؛ غذا کے ان ضروری اجزا میں سے ایک جن کی کیمیاوی ماھیت ابھی پوری طرح معلوم نہیں ھوئی مگر جن کے متعلق اتنا معلوم ھے کہ یہ کن غذاؤں میں موجود ھیں ' کن بیماریوں کو روکتے ھیں اور جسم میں کیا کام انجام دیتے ھیں -

**Vitaphone**, *n.* : ناطق فلم کی ایک قسم -

**Vitellin**, *n.* : (کیمیاء) بیضین ؛ انڈے کی زردی میں سب سے بڑا پروٹین (*protein*) کا جز -

**Vitellus**, *n.* (*pl.-i*) : انڈے کی زردی ؛ مادہ حیات کا جز جو انڈے میں ھوتا ھے -

**vitellary, vitelline**, *aa.* : انڈے کی زردی کا سا -

**vitelli-, vitello-**, *comb* : *vitellus* کی ترکیبی شکل -

**Viti-** *in comb.* : لاطینی *vitis* بہ معنی انگور کی ترکیبی شکل -

*-cide* : انگور کو نقصان پہنچانے والا (کیڑا) -

*-colous* : انگور خور -

*-cultural, a.* : انگور کی کاشت کے متعلق -

*-culturalist, nn.* : انگور کی کاشت کرنے والا -

**Vitiate** (*shi-*) *v. t.*: (۱) خراب کرنا ؛ بگاڑنا ؛ فاسد کرنا - (۲) باطل کرنا ؛ (قانوناً) بے اثر کرنا -

**vitiation**, *n.* : (۱) بگاڑنا یا بگڑنا ؛ خرابی؛ فساد - (۲) باطل کرنا یا ھونا -

**vitiator**, *n.* : بگاڑنے والا ؛ خراب کرنے والا؛ باطل کرنے والا -

**Vitreous**, *a.* : (۱) شیشے کا ؛ زجاجی - (۲) شیشے کا سا ؛ شیشے کی طرح کا ؛ شیشہ نما -

*v. body or humour* : مادہ زجاجی ؛ جیلی کا سا نسیج جس سے آنکھ کا دیدہ بنا ھے -

*v. electricity* : دیکھو Electricity

**vitreosity, vitreousness**, *nn.* : زجاجیت -

**vitrescence**, : شیشہ بننے کا میلان ؛ میلان زجاجیت -

**vitrescent**, *a.* : شیشہ بننے والا ؛ مائل بہ زجاجیت -

**vitriform**, *a.* : شیشہ صورت -

**Vitrify**, *v. t. & i.* : شیشہ بنانا ؛ شیشہ بننا ؛ شیشا نما بننا یا بنانا -

**vitrifaction**, *n.* : شیشہ بنانے یا بننے کا عمل -

**vitrifiability**, *n.* : شیشہ بننے کی صلاحیت -

**vitrifiable**, *a.* : شیشہ بننے والا -

**vitrification** *n.* : شیشہ بنانا یا بننا -

**Vitriol**, *n.* : (۱) گندھک کا تیزاب یا اس کا کوئی نمک ؛ توتیا - (۲) جلی کٹی تصویر یا تنقید وغیرہ -

*black v.* : ...ے صاف کیا ھو نیلا توتیا -

*blue or copper v.* : ...نیلا توتیا -

*oil of v.* : ...گندھک کا تیزاب (تیز قسم کا) -

*v.-throwing* : ...کسی کے منھ پر گندھک کا تیزاب ڈالنا (انتقام وغیرہ کے طور پر) -

**vitriolic**, *a.* : (۱) گندھک کے تیزاب کا (سا) ؛ توتیا کا (سا) - (۲) جلی کٹی - (۳) پرجوش -

**vitrioline**, *a.* : ...توتیا کی قسم کا -

**Vitriolize**, *v. t.* : (۱) توتیا بنانا ؛ گندھک کا نمک بنانا (کسی ...تیز کو) - (۲) گندھک کے تیزاب سے جلانا یا زھر دینا -

**vitriolate**, *v. t.* : (۱) توتیا بنانا - (۲) گندھک کا تیزاب ڈالنا -

**vitriolation**, *n.* : (۱) توتیا بنانا یا بنایا جانا - (۲) گندھک ...تیزاب ڈالنا یا ڈالا جانا -

**vitriolizable**, *a.* : ...توتیا بنانے کے قابل؛ جس کا توتیا بنایا جاسکے -

**vitriolization**, *n.* : ...توتیا بنانا یا بنایا جانا -

**Vitruvian**, *a.* : ...اگستیس کے رومی معمار وٹروویس کا ...بنایا ھوا) -

*V. scroll* : ...وٹروویس کی طرز کی بیل ؛ ایک طرح کی بیل جو ...عمارت کی آرائشی پٹیوں پر بنائی جاتی ھے -

**Vitta**, *n.* (pl. -ae) : ...قدیم روما) مکٹ یا سربند (جو پجاری ...وہ آرائش کے طور پر استعمال کرتے تھے) -

**vittate**, *a.* : ...دار -

**Vituperate**, *v. t.* : ...سخت سست کہنا؛ گالیاں دینا ؛ برا بھلا کہنا؛ ...طرح خبر لینا ؛ آڑے ھاتھوں لینا -

**vituperation**, *n.* : گالیاں دینا ؛ گالی گلوچ - ...گالیاں ' سخت سست (باتیں) -

**vituperative**, *a.* : ...گالیاں دینے والا ؛ ...زبان - (۲) ...دشنام آمیز -

**vituperatively**, *adv.* : ...بد زبانی سے ؛ گالیاں دیتے ... - (۲) دشنام آمیز الفاظ میں -

**vituperator**, *n.* : ...گالیاں دینے والا -

*Viva* (*vevah*) *int. & n.* : ...زندہ باد (کا نعرہ) -

**Viva**, : ... Viva voce

*Vivace, adv.* : (موسیقی) جوش سے ؛ ...گرمی سے -

**Vivacious**, *a.* : ...جوشیلا بشاش ؛ زندہ دل ؛ شگفتہ مزاج - ...پر جوش ؛ گرما گرم ؛ زندہ دلانہ ؛ گفتہ ؛ بشاشت کا -

**vivaciously**, *adv.* : ...جوش سے؛ گرما گرمی سے؛ زندہ دلی سے؛ ...بشاشت سے -

**vivacity**, *n.* : ...تیز پن ؛ زندہ دلی ؛ شگفتہ مزاجی ؛ ...بشاشت ؛ جوش ؛ گرما گرمی -

*Vivandiere* (F), *n.* : ...کھانے کی فروش ؛ وہ عورت جو یورپی ...یا فرانسیسی فوجوں کے ساتھ رہ کر کھانے کی چیزیں اور ...وغیرہ بیچتی ھے -

**Vivarium**, *n.* (pl. -ia) : ...جانور خانہ ؛ ...جانور خانہ جس میں ...جانوروں کے رہنے کے لیے وہ مصنوعی ماحول بنائے جائیں جن کے ...عادی ھیں -

*Vivat, int & n.* : ...زندہ باد (کا نعرہ) -

*v. regina* : ملکہ زندہ باد -

*v. rex* : بادشاہ زندہ باد -

**Viva voce,** *adv. a. & n.* : (۱) زبانی (طور پر) ؛ تقریراً - (۲) زبانی ؛ تقریری - (۳) (بول چال نیز *viva*) زبانی امتحان

**Vive** ( vev ), *int* : زندہ باد -

*v. le roi* : بادشاہ زندہ باد -

**Vivers,** *n.* (pl) : (اسکاٹستان) غذا ؛ کھانے کی چیزیں -

**Vives,** *n.* : بچھیروں کے کان کی بیماری ؛ کن روگ -

**Vivid,** *a.* : (۱) چمکدار ؛ شوخ (رنگ ، روشنی) - (۲) قوی (قوت تخیل وغیرہ) - (۳) واضح ؛ گہرا (تصور ، نقش) -

**vividly,** *adv.* : (۱) تیز روشنی یا شوخ رنگ کے ساتھ - (۲) واضح طور پر ؛ وضاحت سے -

**vividness,** *n.* : چمک ؛ تیزی (روشنی کی) ؛ شوخی (رنگ کی) ؛ وضاحت ؛ گہرائی (تصور وغیرہ کی) -

**ivify,** *v. t.* : (۱) قوت حیات پیدا کرنا - (۲) (مجازاً) زندہ کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ روح پھونکنا -

**iviparous,** *a.* : (۱) (حیوانیات) بچہ کش ؛ بچے دینے والا (انڈے دینے والے *oviparous* کی ضد) - (۲) (نباتیات) درختزا ؛ جن میں ایک درخت سے دوسرا درخت پھوٹتا ھے -

**viviparity, viviparousness,** *nn.* : (۱) (حیوانیات) بچہ کشی ؛ بچہ کش ھونا - (۲) (نباتیات) درخت زائی -

**viviparously,** *adv.* : (۱) بچہ کشی کے طریقے سے - (۲) درخت زائی کے طریقے سے -

**visect,** *v. t.* : زندہ جانور کی چیر پھاڑ کرنا ؛ تشریح زندہ کرنا -

**visection,** *n.* : زندہ جانور کی چیر پھاڑ ؛ تشریح زندہ -

**vivisectional,** *a.* : تشریح زندہ کا -

**vivisectionist,** *n.* : (۱) تشریح زندہ کرنے والا - (۲) تشریح زندہ کا حامی -

**vivisector,** *n.* : تشریح زندہ کرنے والا -

**vo** (ve-), *adv.* : دیکھو Vivace -

**ken,** *n.* : (۱) مادہ لومڑی - (۲) جھگڑالو عورت ؛ بدمزاج عورت -

**vixenish,** *a.* : بد مزاج ؛ بد طینت ؛ کینہ پرور -

**vixenly,** *a.* : بد مزاج ؛ بد طینت ؛ کینہ پرور -

**z.,** : دیکھو Videlicet -

**zard,** : دیکھو Visor -

**zcacha.** : دیکھو Viscacha -

**zi(e)r,** *n.* : وزیر -

*grand v.* : ترکی یا دوسرے اسلامی ممالک کا وزیر اعظم -

**vizi (e) rate, vizi (e)rship,** *nn.* : وزارت ، وزیری -

**vizi (e) rial,** *a.* : وزیر کا -

**ch** (-alık -ak) *a. & n.* : (۱) ویلا کی (اس لاطینی بولنے والی قوم کا فرد جو جنوبی مشرقی یورپ میں رہتی ھے) - (۲) ویلکینا یا رومانیا کا رھنے والا -

**cable,** *n.* : لفظ (معنی کے مقابلے میں) -

**cabulary,** *n.* : (۱) لغت ؛ فرھنگ (کسی زبان کی) - (۲) فرھنگ (کتاب کی) - (۳) مجموعۂ الفاظ ؛ خزانۂ الفاظ (کسی مصنف یا کسی اور شخص کا) ( *his v. is limited* ) -

**Vocal,** *a. & n.* : (۱) انسانی آواز کا ؛ صوتی ؛ جو زبان سے ادا کیا جائے ؛ نطقی ؛ ناطق - (۲) بازبان ؛ اپنے خیالات کا اظہار تقریر یا تحریر میں کرنے والا - (۳) (شعر) زبان حال سے گفتگو کرنے والا ؛ گویا - (۴) (صوتیات) مسموع ؛ پوری طرح آواز دینے والا - (۵) حرف علت کی قسم کا - (۶) حرف علت - (۷) (کیتھولک کلیسا) رائے دھندہ (بعض انتخابات میں) -

*v. auscultation* : (طب) استماع صوت ؛ انسان کی آواز سینے پر آلہ لگا کر سننا -

*v. cords* : اوتار صوت ؛ حنجرے کی جھلی کی تہیں جن سے آواز نکلتی ھے -

*v. music* : گانا ؛ ناطق موسیقی (آلاتی کی ضد) -

*v. thrill or fremitus* : اھتزاز صوتی ؛ سینے کا بولتے وقت ھلنا -

**vocalic,** *a.* : حرف علت کا -

**vocality,** *n.* : (۱) نطقی یا صوتی ھونا - (۲) باز بانی ؛ اپنے خیالات تحریر یا تقریر میں ظاھر کرنا - (۳) مسموعیت (حرف کا پوری طرح آواز دینا) -

**vocally,** *adv.* : صوتی طریقے سے ؛ گفتگو کے ذریعے سے ؛ الفاظ کے ذریعے سے -

**Vocalism,** *n.* : (۱) (گفتگو یا گانے میں) آواز کا استعمال - (۲) حرف علت کی آواز -

**Vocalist,** *n.* : گویا ؛ گانے والا (بجانے والے کے مقابلے میں) -

**Vocalize,** *v. t. & i.* : (۱) ادا کرنا (آواز کو) ؛ زبان سے کہنا (لفظ کو) - (۲) پوری آواز سے ادا کرنا ؛ مسموع آواز سے ادا کرنا ؛ مسموع بنانا (حرف کو) - (۳) (عبرانی وغیرہ کی عبارت) اعراب کے ساتھ لکھنا ؛ اعراب لگانا - (۴) (مزاحاً) بولنا ؛ گانا ؛ گنگنانا ؛ چیخنا ؛ چلانا -

**vocalization,** *n.* : (۱) (آواز کو) ادا کرنا ؛ ادا کرنے کا طریقہ ؛ گانے کا طریقہ - (۲) اعراب لگانا -

**Vocation,** *n.* : (۱) طلب (خدا کی طرف سے کسی پیشے کو اختیار کرنے کی) - (۲) (کسی پیشے کی) صلاحیت ؛ احساس صلاحیت ؛ رجحان طبع - (۳) پیشہ ؛ شغل -

*mistook his v.* : غلط پیشہ اختیار کیا -

**vocational,** *a.* : پیشے کا ؛ پیشے سے متعلق -

**vocationally,** *adv.* : (۱) پیشے کے طور پر - (۲) پیشے کے لحاظ سے ؛ پیشے کے نقطۂ نظر سے -

**Vocative,** *a. & n.* : (۱) (صرف) (اسم کی) حالت ندائیہ - (۲) ندائیہ ؛ جو ندا کے طور پر استعمال ھو -

**Vociferate,** *v. t.* : (۱) چیخ کر کہنا ؛ گلا پھاڑ کر کہنا (کوئی بات) - (۲) چیخنا ؛ چلانا ؛ شور مچانا ؛ غل مچانا -

**vociferance,** *n.* : (شاذ) شور غل ؛ چیخ پکار ؛ چیخنا -

**vociferant,** *a. & n.* : غل مچاتا ھوا ؛ چیختا ھوا ؛ چیخنے والا -

**vociferation,** *n.* : شور غل ؛ چیخ پکار ؛ چلانا ؛ غل مچانا -

**vociferator,** *n.* : غل مچانے والا ؛ چیخنے والا -

**Vociferous,** *a.* : (۱) چیخنے والا ؛ غل مچانے والا - (۲) ھنگامہ خیز ؛ پرخروش ؛ پرشور ؛ زور کا ( *v. cheers* ) -

**vociferously,** *adv.* : شور مچاتے ھوئے ؛ چیخ کر ؛ گلا پھاڑ کر ؛ پر شور طریقے سے -

**vociferousness,** *n.* : شور مچانے کی عادت ؛ ہنگامہ خیزی ؛ پرخروش ہونا ؛ پرشور ہونا -

**Vodka,** *n.* : ووڈ کا ؛ ایک قسم کی تیز شراب جو روس میں استعمال کی جاتی ھے -

**Voe,** *n.* : ( جزائر شیٹ لینڈ ) چھوٹی خلیج ؛ کھاڑی -

**Vogue** (vog) *n. & v. i.* : (۱) ( اب زیادہ تر ادبی زبان میں ) موجودہ فیشن ؛ مروجہ وضع - (۲) رواج ؛ مقبولیت -

*in v.* : فیشن میں داخل ؛ مقبول ؛ مروج ؛ رائج -

*v. la galere* (-ar) : (ہمت یا منچلےپن کا کام شروع کرتے وقت کہتے ہیں ) یہ لو! یہ دیکھو !

**Voice,** *n. & v. t.* : (۱) ( انسانی ) آواز ( کبھی کبھی پرندوں یا دوسرے جانوروں کی آواز کو بھی کہہ دیتے ہیں ) - (۲) اظہار - (۳) رائے؛ رائے دینے کا حق - (۴) ( صوتیات ) مسموع آواز؛ پوری آواز - (۵) ( نحو ) طور ؛ فاعل اور فعل کے تعلق کا طریقہ - (۶) اظہار کرنا ؛ بیان کرنا - (۷) ( موسیقی ) ( باجے کا ) سر ملانا - (۸) ( صوتیات ) پوری آواز سے ادا کرنا ؛ مسموع آواز سے ادا کرنا -

*active v.* : طور معروف -

*chest-v.* : دیکھو Chest -

*has lost her v.* : اس کی ( خصوصاً گانے والی کی ) آواز خراب ہوگئی ھے ؛ گلا خراب ہوگیا ھے -

*head v.* : دیکھو Head -

*is not in v.* : ( بولنے والے یا گانے والے کی ) آواز کام نہیں دیتی ؛ آواز بگڑی ہوئی ھے -

*passive v.* : طور مجہول -

*veiled v.* : گھٹی ہوئی آواز (جو کسی حلقی نقص کی وجہ سے ہو) -

*with one v.* : متفقہ طور پر -

**Voiceful,** *a.* : ( شعر ) بلند آواز کا -

**Voiceless,** *a.* : (۱) بے آواز ؛ بے زبان - (۲) گم سم ؛ سکتے میں؛ سناٹے میں - (۳) غیر مسموع ؛ ( حرف ) جو محض سانس سے ادا کیا جائے -

**voicelessness,** *n.* : (۱) بے آوازی ؛ بے زبانی - (۲) گم سم ہونا ؛ سکتے میں ہونا - (۳) غیر مسموع ہونا ( حرف کا ) -

**Void,** *a., n., & v.t.* : (۱) خالی - ( *a v. space, interval* ) - (۲) خالی ( عہدہ ) - (۳) ( قانون ) کالعدم ؛ باطل ؛ قانوناً بے اثر- (۴) ( شعر؛ خطابت ) بے کار؛ بے فائدہ- (۵) خلا؛ خالی جگہ- (۶) باطل یا کالعدم قرار دینا - (۷) ( فضلہ ) خارج کرنا ؛ نکالنا - (۸) ( قدیم ) چھوڑنا ؛ خالی کرنا -

*v. of* : ( کسی چیز سے ) خالی -

**voidable,** *a.* : جو کالعدم یا باطل قرار دیا جاسکے -

**voidly,** *adv.* : بے اثر طریقے سے -

**voidness,** *n.* : (۱) خالی ہونا - (۲) باطل یا بے اثر ہونا -

**Voidance,** *n.* : (۱) ( پادری کا ) اخراج ؛ برطرفی ( عہدے سے ) - (۲) خالی ہونا ( پادری کے عہدے کا ) ؛ خالی جگہ - (۳) خارج کرنا یا کیا جانا -

**Voided,** *a.* : (۱) کالعدم کیا ہوا ؛ خارج کیا ہوا - (۲) ( نقابت ) بیچ میں کٹا ہوا ( مارکہ ) -

**Voile** ( vwhl, voil ) , *n.* : وائل ؛ بوئل ؛ ایک قسم کا نیم شفاف سوتی اونی یا ریشمی کپڑا -

*Voiturette* (F) *n.* : ایک قسم کی ہلکی موٹر گاڑی -

**Volant,** *a.* : (۱) (حیوانیات) پرندہ ؛ طاقت پرواز رکھنے والا ؛ اڑنے والا - (۲) ( نقابت ) اڑتا ہوا - (۳) ( شعر ) تیز ؛ تیزی سے حرکت کرنے والا -

**Volapuk** ( -ook ), *n.* : والاپو کی زبان؛ ایک گوڑی ہوئی بین الاقوامی زبان جس کو سنہ ۱۸۷۹ء میں شلائر ( *J. M. Schleyer* ) نے ایجاد کیا تھا -

**Volapukist,** *n.* : والاپو کی زبان بولنے والا -

**Volar,** *a.* : ( تشریح ) ہتیلی یا تلوے کا ؛ کف پا یا کف دست کا -

**Volatile,** *a.* : (۱) طیار ؛ بخار بن کر اڑ جانے والا ( v. salts, v. oil ) - (۲) ( مجازاً ) متلون ؛ سیماب وش ؛ شوخ ( *v. disposition, wit, writer* ) -

**volatileness, volatility,** *nn.* : (۱) طیاری؛ فوراً بخار بن کر اڑ جانے کی خاصیت - (۲) تلون ؛ سیماب وشی ؛ شوخی -

**Volatilize,** *v.t. & i.* : اڑانا ؛ بخار بنانا -

**volatilizable,** *a.* : اڑا لے جانے کے قابل -

**volatilization,** *n.* : اڑالے جانے کی قابلیت -

*Vol-au-vent* (F) *n.* : ( فرانسیسی ) ایک قسم کی پائی (*pie*) ( دم پخت پیری ) جسے آٹے میں گوشت ، مسالہ یا پھل وغیرہ بھر کر پکاتے ہیں اور بوڑی جمالیتے ہیں -

**Volcanic,** *a.* : آتش فشانی ؛ آتش فشاں کا یا اس کی طرح کا ؛ اس سے نکلا ہوا -

*v. bomb* : آتش فشاں مادے کا گولا ( جو عموماً اندر سے کھوکھلا ہوتا ھے) -

*v. glass* : شیشہ نما آتش فشانی مادہ -

**volcanically,** *adv.* : آتش فشاں کے طور پر -

**volcanicity,** *n.* : آتش فشانی ؛ آتش فشاں ہونا یا اس کی طرح کا ہونا -

**Volcano,** *n.* ( pl. -oes ) : کوہ آتش فشاں ؛ جوالا مکھی پہاڑ -

*active v.* : بھڑکتا آتش فشاں -

*dormant v.* : سویا آتش فشاں -

*extinct v.* : بجھا آتش فشاں ؛ جس کا مادہ ختم ہوچکا ہو -

*submarine v.* : زیر آب آتش فشاں -

*v.-ship* : آتش گیر جہاز ؛ جس میں آتش گیر مادہ بھرا ہو اور دوسرے جہاز سے ٹکراتے ہی بھڑک اٹھے -

**volcanism,** *n.* : (۱) آتش فشانی - (۲) اسباب آتش فشانی؛ آتش فشاں قوتیں -

**volcanist,** *n.* : عالم ماہیت آتش فشاں -

**volcanological,** *a.* : ماہیت آتش فشاں کے متعلق -

**volcanology,** *n.* : علم ماہیت آتش فشاں؛ وہ علم جس میں آتش فشاں پہاڑوں کی ماہیت کی بحث ہوتی ھے -

**Vole,** *n. & v.i.* : (۱) ( تاش کے کھیل میں ) تمام پتوں کی جیت؛ پوری بازی کی جیت - (۲) سب پتے جیت لینا ؛ خلال دینا -

**Vole,** *n.* : چوہے کی قسم کا جانور -

*field-v.* : جنگلی چوہا -

*water-v.* : دریائی چوہا ؛ موش آبی -

**Volet,** *n.* : سہ تختہ تصویر ( *triptych* ) کا ایک تختہ -

**Volitant,** *a.* : ( حیوانیات ) اڑنے والا ؛ قوت پرواز

رکھنے والا -

**Volition,** ( -shn ) *n.* : (۱) قوت ارادی کا استعمال ؛ قوت ارادی کا عمل ؛ ارادہ - (۲) قوت ارادی -

**volitional**, *a.* : ارادی -

**volitionally**, *adv.* : ارادی طور پر -

**volitionary**, *a.* : ارادی -

**volitionless**, *a.* : (۱) بے ارادہ؛ غیر ارادی ( فعل ) - (۲) قوت ارادی سے محروم ؛ بے ارادہ ( شخص ) -

**volitive**, *a.* : ارادی -

*Volkslied*, *n.* : عوام کا گیت ' جو پشتہا پشت سے عوام میں رائج ہو -

*Volksraad* ( f-, -raht ), *n.* : فوکس‌رات؛ جنوبی افریقہ کی آرینج اسٹیٹ کی مجلس وضع قوانین -

**Volley**, *n.* & *v.t.* & *i.* : (۱) ( توپوں بندوقوں وغیرہ کی ) باڑ - (۲) ( مجازاً ) بوچھار ( گالیوں وغیرہ کی )- (۳) ( ٹینس ) والی؛ والی مارنا ' گیند کے زمین پر گرنے سے پہلے اسے واپس کرنا - (۴) ( کرکٹ والی ) والی پھینکنا ؛ گیند اس طرح پھینکنا کہ ٹھیک وکٹ کی چوٹی پر گرے - (۵) باڑ مارنا ؛ باڑ چلانا ( توپوں وغیرہ کی)- (۶) بوچھار کرنا ( گالیوں وغیرہ کی )- (۷) باڑ چلنا ؛ ساتھ ساتھ چلنا ( بندوقوں کا ) -

*half-* *v.* : (۱) ھاف والی پھینکنا ؛ گیند اس طرح پھینکنا کہ گدا کھا کر وکٹ کی چوٹی پر گرے - (۲) ( ٹینس ) ھاف والی ؛ ھاف والی مارنا ؛ گیند کو زمین پر گرتے ھی واپس کرنا -

*v. -gun* : باڑ توپ ؛ کلدار توپ جس سے بہت سے گولے ایک ساتھ پھینکے جائیں -

**Vol-plane**, *n.* & *v. i.* : ( طیارے یا ہوائی جہاز کا ) انجن بند کرکے اترنا ؛ جھوکے سے اترنا ؛ جھوکا -

**Volt** *v. i* & *n.* : (۱) ( شمشیر زنی ) بچنا ؛ جسم کو پھرتی سے حرکت دے کر حریف کا وار خالی دینا - (۲) ( گھوڑے کا ) کاوا -

**Volt**, *n.* : وولٹ ؛ حرکت برقی کی قوت کی اکائی -

*voltmeter* : وولٹ پیما -

*Volta*, *n.* ( mus pl. -te pron. -ta ) : ( موسیقی ) بار -

*due vv.* : دوبارہ -

*prima v.* : پہلی بار -

*Una v.* : ایک بار -

**Volta-** in *comb.* : voltaic کی ترکیبی صورت -

*-electric* : کیمیاوی برقی -

*-electrometer, -meter* : کیمیاوی برق پیما -

**Voltage** (-ij) *n.* : وولٹ کی تعداد ؛ برقی حرکت کی قوت کی مقدار جو وولٹ میں ظاہر کی جائے -

**Voltaic**, *a.* : کیمیاوی برق کا -

*v. pile* : دیکھو Pile -

**voltaism**, *n.* : کیمیاوی برق -

**Voltair ( ian) ism**, *nn.* : فرانسیسی فلسفی والٹیئر کے اصول ؛ مذہبی تشکیک -

*Volte-face* ( -tfahs), *n.* : (۱) پلٹنا ؛ گھوم کر دوسری طرف رخ کرلینا - (۲) ( مجازاً ) پلٹنا ؛ بحث ' سیاسی طرز عمل وغیرہ کا رخ دفعتاً بدلنا -

**Voluble**, : (۱) نہایت تیز اور رواں ؛ سرپٹ ( تقریر ) - (۲) طرار ؛ سرپٹ تقریر کرنے والا ؛ پرگو ؛ باتونی ( مقرر وغیرہ ) - (۳) (قدیم) گردش کرنے والا؛ گھومنے والا - (۴) (نباتیات ) پیچاں؛ کسی چیز کے گرد لپٹ جانے والی -

**volubilate, volubile**, *aa.* : پیچاں -

**volubility**, *n.* **volubleness**, *n.* : (۱) ( تقریر کی ) آمد ؛ بے حد تیزی اور روانی - (۲) طراری ؛ پرگوئی ؛ باتونی پن -

**volubly**, *adv.* : (۱) بے حد تیزی اور روانی سے ؛ سرپٹ رفتار سے - (۲) طراری سے ؛ پر گوئی سے -

**Volume**, *n.* : (۱) جلد ؛ کتاب کا ایک حصہ جس کی جلد الگ بندھی ہو - (۲) کتاب ؛ مجلد نسخہ - (۳) (قدیم ) مخطوطہ پیپرس ؛ پیپرس کے لپٹے ہوئے اوراق - (۴) ( عموماً جمع ) بگولہ (دھویں ' گرد وغیرہ کا ) - (۵) مقدار حجم ؛ ضخامت ؛ جسامت- (۶) ( موسیقی ) گونج کی حد ( آواز کی ) -

*speak vv.* : دیکھو Speak -

**voluminal**, *a.* : مقدار حجم یا ضخامت کے متعلق -

**Volumenometer**, *n.* : حجم پیما ؛ ایک آلہ جس کے ذریعے کسی ٹھوس جسم کا حجم سیال شے کی اس مقدار کو ناپ کر معلوم کیا جاتا ھے جس کی جگہ وہ جسم لیتا ھے -

**volumenometry**, *n.* : حجم پیمائی -

**Volumeter**, *n.* : گیس پیما ' وہ آلہ جس سے گیس کا حجم معلوم کیا جاتا ھے -

**volumetric** ( al), *aa.* : (۱) گیس پیما کا - (۲) ( گیس کی ) پیمائش حجم کے متعلق -

**volumetrically**, *adv.* : (۱) گیس پیما - (۲) ( گیس کی ) پیمائش حجم کے ذریعے سے یا اس کے لحاظ سے -

**Voluminous**, *a.* : (۱) ( اب شاذ ھے ) کنڈلی دار ؛ چکر دار ؛ پیچ دار - (۲) کئی جلدوں کی ضخیم ( کتاب ) - (۳) بہت سی کتابوں کا؛ بہت لکھنے والا ؛ پر نویس ( مصنف ) - (۴) بڑے حجم کا ؛ بڑی جسامت کا ؛ وافر ؛ کثیر - (۵) ڈھیلا ڈھالا (لباس وغیرہ)-

**voluminosity, voluminousness**, *nn.* : (۱) ضخامت؛ ضخیم ھونا ' بڑے حجم کا ھونا - (۲) وسعت ؛ کثرت -

**voluminously**, *adv.* : بہت زیادہ ؛ بہت کثرت سے -

**Voluntary**, *a.* & *n.* : (۱) رضا کار ؛ اپنی خوشی سے کام کرنے والا ( *v. worker, v. helper* ) - (۲) اختیاری ؛ ارادی ؛ بالارادہ ؛ بلا جبر؛ اپنی مرضی کا ؛ اپنی خوشی کا ؛ ( *v. contribution, service* ) - (۳) رضا کارانہ ؛ جسے لوگ اپنی خوشی سے قائم کریں یا چلائیں ( *v. school, hospital* ) - (۴) بالقصد ؛ جو خاص کرکے کیا جائے - (۵) ارادی؛ (عضلہ یا عضو وغیرہ) جسے انسان اپنے ارادے سے کام میں لاتا ھے - (۶) ارگن باجے کا ایک نغمہ - (۷) طریق رضا کاری کا حامی ( تعلیم اور مذہب میں ) -

*v. confession* : بلا جبر اعتراف -

*v. conveyance* : ھبہ ؛ انتقال جائداد بغیر کسی معاوضے کے -

*v. grantee* : موھوب الیہ ؛ جس کے نام جائداد ھبہ کی جائے -

*v. partition* : تقسیم بلا رضامندی باھمی -

*v. waste* : بالقصد نقصان؛ جو لگان دار جائداد کو پہنچاتا ھے-

**voluntarily**, *adv.* : (۱) اختیاری یا ارادی طور پر ؛ بالارادہ؛ بالقصد ؛ بلاجبر ؛ اپنی خوشی سے ؛ اپنی مرضی سے - (۲) رضا

کارانہ طور پر -

**voluntariness**, *n.* : ارادی ہونا ؛ اختیاری ہونا ؛ بالارادہ ہونا ؛ ارادیت -

**voluntaryism**, *n.* : طریق رضاکاری ' جس میں مذہب تعلیم فوجی وغیرہ سلطنت کے جبر پر نہیں بلکہ لوگوں کی ذاتی کوشش اور خواهش پر منحصر ہو -

**voluntaryist**, *n.* : طریق رضاکاری کا حامی -

**Volunteer**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) رضاکار ؛ والنٹیر ؛ جو فوجی خدمت یا اور کوئی کام اپنی خوشی سے انجام دے- (۲) خود بخود اپنی خوشی سے پیش کرنا یا بیان کرنا وغیرہ - (۳) رضاکار بننا ؛ اپنی خدمات پیش کرنا - (۴) خود رو ( پودے ) -

**Voluptuary**, *a.* & *n.* : عیاش ؛ نفس پرست ؛ عشرت پسند -

**Voluptuous**, *a.* : (۱) عیاش ؛ عشرت پسند ( شخص ) - (۲) عیاشی کی ؛ عیش و عشرت کی (زندگی ) - (۳) شہوت انگیز ؛ عشرت خیز (*v. book, atmosphere*) - (۴) پرشہوت ؛ خواهش نفس سے بھری ہوئی -

**voluptuously**, *adv.* : (۱) عیاشی میں ؛ عیش و عشرت میں - (۲) شہوت انگیز یا عشرت خیز طور پر -

**voluptuousness**, *n.* : (۱) عیاشی ؛ عشرت پسندی - (۲) شہوت انگیزی ؛ عشرت خیزی -

**Volute**, *n.* & *a.* : (۱)مرغول ؛ چکردار بیل جو آیونی ' کارنتھی ستون کی خصوصیت ہے - (۲) گھونگھے کی قسم کا کیڑا ؛ مرغولی کیڑا - (۳) ( نباتیات ) پیچان -

**voluted**, *a.* : مرغول دار -

**volutoid**, *a.* & *n.* : مرغول نما کیڑا -

**Volution**, *n.* : (۱)پیچ ؛ چکر-(۲) گھونگھے کے چکر - (۳) ( تشریح ) لف ؛ دماغ وغیرہ کی ایک لپیٹ یا بل -

**Vomer**, *n.* : نتھنوں کے بیچ کی ہڈی -

**Vomit**, *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) قے کرنا ؛ الٹی کرنا ؛ استفراغ کرنا - (۲) قے کے ذریعے خارج کرنا - (۳) زور یا ـت کے ساتھ خارج کرنا ؛ اگلنا - (۴) قے میں خارج شدہ مادہ - (۵) قے آور دوا -

*black v.* : سیاہ مادہ جو یرقانی بخار میں قے کے ذریعہ خارج ہوتا ہے -

*v.-nut* : کچلا -

**Vomitory**, *a.* & *n.* : (۱) قے آور - (۲) قے آور دوا - (۳) ( قدیم روما ) رومی گول تماشاگاہ میں آمد و رفت کے متعدد راستوں میں سے ایک راستہ -

**vomitive**, *a.* : قے آور -

**Vomiturition** ( -shn ) *n.* : (۱) اُبکائی - (۲) متواتر قے -

**Voodoo**, *n.* & *v.t.* : (۱)سفلی جادو ' جو جزائر غرب الہند اور امریکا کے حبشیوں ' کرےاول قوم وغیرہ میں رائج ہے- (۲) سفلی جادو کرنا -

**voodooism**, *n.* : (۱) سفلی جادو کا عقیدہ - (۲) سفلی جادو کا عمل -

**voodooist**, *n.* : (۱) سفلی جادو کا قائل - (۲) سفلی جادوگر -

**-vora**, : دیکھو Vorous -

**Voracious**, *a.* : (۱) مربھکا ؛ ندیدہ ؛ پیٹو - (۲) شدید ندیدوں کی سی - (۳) بھوک کا مارا ؛ بے حد بھوکا - (۴) ( مجازاً ) کبھی سیر نہ ہونے والا ؛ بے حد حریص -

**voraciously**, *adv.* : (۱) مربھکوں کی طرح ؛ ندیدوں کی طرح- (۲) شدت سے - (۳) بے حد حرص سے -

**voraciousness, voracity**, *nn.* : (۱) مربھکا پن ؛ پیٹو پن ؛ ندیدہ پن - (۲) بے حد حرص -

**-Vore**, : دیکھو Foll -

**-vorous**, **suf. f. L.** : لاحقہ بہ معنی " کھانے والا " ( کسی خاص غذا پر زندگی بسر کرنے والا)- مثلاً :

*carnivora* : گوشت خور جانور ؛ جمع -

*carnivore* : گوشت خور جانور ( مفرد ) -

*carnivorous* : گوشت کھانے والا ؛ گوشت خور -

*graminivorous* : گھاس خور ؛ چرندہ -

**Vortex**, *n.* ( pl. -ices, -exes ) : (۱) چکر ؛ بھنور ؛ ورطہ ؛ گرد اب - (۲) ( طبیعیات ) دوار ؛ کسی سیال شے کا وہ حصہ جس کے اجزا گردش میں رہتے ہیں- (۳) گردش ؛ چکر - (۴) چکر کھانے والی چیز- (۵) (مجازاً ) کوئی مشغلہ یا تحریک یا ادارہ جو انسان کی ساری توجہ کو جذب کرلے اور وہ اس میں غرق ہوکر رہ جائے ؛ بھنور ؛ گرد اب -

*v. of the heart* : ...ہ قلب ؛ قلب کے اوپر کے سرے پر ریشوں کا لٹو کی شکل کا چکر -

*v.-ring* : ...ر دار چھلا ؛ مثلاً دھوئیں کا چھلا جو سگریٹ وغیرہ کے دھوئیں سے بنتا ہے -

*v. theory* : ...ریہ دواری ؛ یہ نظریہ کہ جوہر فرد ایثر کی فضا کے حلقے میں چکر کرتے ہیں اور ایک دوسرے سے رگڑ نہیں کھاتے-

**vortical**, *a.* : ...ر دار ؛ چکر کی شکل کا -

**vortically**, *adv.* : ... کی شکل میں -

**vorticose**, *a.* : ...دار -

**vorticular**, *a.* : (۱) چکر کا ؛ چکر کی شکل کا - (۲) چکر ...تا ہوا ؛ دوار -

**Vorticel**, *n.* : ...ن جرس نما ؛ گھنٹی کی شکل کے خرد بینی ...ے جو ٹھہرے ہوئے پانی میں پائے جاتے ہیں -

**Vorticist**, *n.* : (۱) وہ شخص جو کائنات کو ملاء سمجھتا ہے اور عقیدہ رکھتا ہے کہ یہاں حرکت دائروں میں پھیلتی ہے - (۲) ...د آرٹ کا وہ اسکول جو دائروں کا بکثرت استعمال کرتا ہے -

**Vortiginous**, *a.* : ...کھاتا ہوا ؛ گردش کناں ؛ دوار -

**Votary**, *n.* : (۱) پرستار ؛ وقف پرستش ؛ بھگت- (۲) پر جوش پیرو ؛ ...ست حامی -

**votaress**, *n.* : ...ار ( عورت ) -

**Vote**, *n.* & *v.i.* & *t.* : (۱) راے ؛ ووٹ - (۲) تجویز یا فیصلہ (...ت کے ذریعے سے ) ؛ ووٹ ( *v. of confidence* ) - (۳) کسی ...ں کے مجموعی ووٹ - (۴) حق راے دهندگی ؛ ووٹ کا حق - (۵) راے دینا ؛ ووٹ دینا ( کسی چیز یا شخص کی مخالفت یا ...قت میں ). - (۶) منظور کرنا ؛ تجویز کرنا ( کثرت راے یا ...ں راے سے)- (۷) ( بول چال ) بالاتفاق قرار دینا - (۸) ( بول ...) تجویز کرنا ( عام معنی میں ) -

*cast v.* : ... Cast -

*casting-v.*, : ... cast کے تحت -

*split one's v.*, : ... Split -

*straw v.*, : ...ی راے شماری ' جو امریکہ میں انتخابات سے

پہلے سیاسی پارٹیاں غیر سرکاری طور پر کرتی ہیں -

*the floating v.,* : غیر پابند رائیں یا ووٹ ان لوگوں کے جو کسی پارٹی میں نہ ہوں -

*v. down* : نامنظور کرنا ؛ مسترد کردینا ( کثرت رائے یا اتفاق رائے سے ) -

*v. in* : ووٹ دے کر منتخب کرنا -

**votable,** *a.* : (۱) جو ووٹ دے سکتا ہو- (۲) قابل ووٹ ؛ جن پر ووٹ لیا جاسکے -

**voteless,** *a.* : بے ووٹ ؛ حق رائے دہندگی سے محروم -

**voter,** *n.* : رائے دہندہ ؛ ووٹر -

**Voting,** *n.* : رائے دینا ؛ رائے شماری -

*v.-paper* : رائے کا پرچہ -

*cumulative v.* : دیکھو Cumulative -

**Votive,** *a.* : منت کا ؛ نذر کا ؛ جو منت کے پورے ہونے پر کیا جائے یا چڑھایا جائے ( *v. offering, v. tablet* ) -

**Vouch** ( vowtsh ) *v.t. & i.* : (۱) وثوق سے کہنا ؛ تصدیق کرنا - (۲) ذمہ دار ہونا ؛ ضامن ہونا -

**Voucher,** *n.* : (۱) بیجک ؛ فرد حساب - (۲) واؤ چر؛ تصدیق ادائی ؛ رسید -

**Vouchsafe,** *v.t.* : (۱) عنایت کرنا ؛ عطا کرنا - (۲) از راہ عنایت ( کوئی کام ) کرنا -

**Voussoir** ( vooswar ) , *n.* : پتھر کی شکل کا پتھر جو محراب میں ہوتا ھے -

**Vow,** *n. & v.t.* : (۱) عہدہ ؛ قسم ؛ نذر - (۲) اقرار صالح ؛ تسمیہ وعدہ - (۳) اقرار صالح کرنا ؛ تسمیہ وعدہ کرنا - (۴) ( قدیم ) عہد کرنا ؛ قسم کھانا - (۵) ( قدیم ) باضابطہ اعلان کرنا- (۶) ( قدیم ) خلوص سے کہنا ؛ وثوق سے کہنا -

*am under a v.* : میں نے قسم کھالی ھے کہ -

*baptismal vv.* : عہد اصطباغ ؛ جو بپتسمے کے موقع پر کیا جائے -

*lover's vv.* : پیمان محبت ؛ پیمان وفا -

*monastic v.* : عہد رہبانیت ؛ راہب کا عہد افلاس ، تجرد اور اطاعت کی زندگی گزارنے کا -

**Vowel,** *n.* : حرف علت ؛ حرف علت کی آواز

*neutral v.* : حرف علت خفیف ( جیسے reason کے دوسرے بول میں ) -

*v. gradation* : دیکھو Ablaut =

*v. mutation* : دیکھو Umlaut =

*v. point* : اعراب ( عربی یا عبرانی وغیرہ کے ) -

**(-) vowelled,** *a.* : جس میں حرف علت ہو -

**vowelless,** *a.* : بے حرف علت -

**vowelly,** *a.* : حرف علت کا سا -

**Vowelize,** *v. t.* : (۱) اعراب لگانا ( عربی وغیرہ میں ) - (۲) نشانات حرکت لگانا ( مختصر نویسی میں ) -

**Vox,** *n.* : آواز -

*V. barbara* : ( تشریح ؛ نباتیات ) دوغلا لفظ ، جو بے میل عناصر سے مرکب ہو -

*v. et praeterea nihil* : محض لفظ ھی لفظ ؛ لفظ بےموضوع -

*v. humana* : ارگن باجے کا ایک پردہ جس میں سے انسانی آواز سے مشابہ آواز نکلتی ھے -

*v. populi* : رائے عامہ؛ جمہور کی رائے؛ عام خیال ؛ عام افواہ -

**Voyage** (-ij) *n. & v. i. & t.* : ( طویل ) بحری سفر ؛ جہاز کا سفر -

*broken v.* : ناکام سفر ( وھیل مچھلی وغیرہ کے شکار کا ) -

**voyageable,** *a.* : بحری سفر کے قابل -

**voyager,** *n.* : بحری مسافر ؛ بحری سفر کرنے والا -

*Vraisemblance* (F), *n.* : بہ ظاہر صحیح ہونا ؛ راست نمائی-

**Vulcan,** *n.* : ( رومی دیومالا ) ولکن ؛ آگ اور آہنگری کا دیوتا -

*V. powder* : ولکن پوڈر ؛ ایک بھک سے اڑجانے والا سفوف -

**Vulcanic,** : دیکھو volcanic -

**Vulcanist,** *n.* : ( طبقات الارض ) نظریہ پلوطانی کا قائل یعنی یہ ماننے والا کہ طبقات ارض کے اکثر مظاہر زمین کی اندرونی حرارت کے عمل سے وجود میں آئے ہیں -

**Vulcanite,** *n.* : ربر اور گندھک کا مرکب ؛ گندھک ملی ربر -

**Vulcanize,** *v. t.* : ( ربر میں ) خاص ترکیب سے گندھک ملانا تاکہ اس کی مضبوطی اور لچک بڑھ جائے -

**vulcanizable,** *a.* : جو گندھک ملاکر مضبوط کی جاسکے -

**vulcanization,** *n.* : گندھک ملانا -

**vulcanizer,** *n.* : (۱) ( ربر میں ) گندھک ملانے والا- (۲) ( ربر میں ) گندھک ملانے کا آلہ -

**Vulgar,** *a.* : (۱) عامیانہ ؛ بازاری ( *v. expressions* ) - (۲) بیہودہ ؛ اوچھا ؛ بھدا ؛ سفلہ ؛ کمینہ ؛ رذیل ( *v. mind, taste, person* ) - (۳) عامیانہ ؛ عوام کا -

*the v.* : عوام -

*the v. era* : عیسوی سال -

*the v. errors* : غلط العوام -

*the v. herd* : دیکھو Herd -

*the v. tongue* : (۱) عوام کی زبان - (۲) ( سابق معنی ) دیسی زبان؛ قومی زبان ( لاطینی کے مقابلے میں ) -

*v. fraction* : دیکھو Fraction -

**vulgarism,** *n.* : (۱) کمینی حرکت ؛ اوچھی حرکت - (۲) سوقیانہ ترکیب یا محاورہ -

**vulgarity,** *n.* : (۱) سوقیت ؛ بازاری پن - (۲) اوچھا پن ؛ بیہودہ پن ؛ کمینہ پن ؛ سفلہ پن -

**vulgarly,** *adv.* : (۱) عوام میں ؛ عوام کے نزدیک - (۲) اوچھے پن سے ؛ کمینہ پن سے ؛ سفلہ پن سے -

**Vulgarian,** *n.* : سفلہ؛ رذیل؛ خصوصاً مالدار رذیل؛ نودولت؛ اوچھا -

**Vulgarize,** *v. t.* : (۱) سفلہ پن پیدا کردینا ؛ کمینہ پن پیدا کردینا؛ ( شخص عادات وغیرہ میں ) اوچھا پن پیدا کردینا - (۲) لطافت یا نفاست کھو دینا ؛ عامیانہ رنگ پیدا کردینا ( منظر خیال وغیرہ میں ) -

**Vulgate** (-at) *n.* : انجیل کا لاطینی ترجمہ جو جیروم نے چوتھی صدی عیسوی میں کیا تھا -

**Vulgus,** *n.* : ( مدرسے کے طلبہ کی عامیانہ بول چال ) یونانی اور لاطینی نظام کی مشق -

**Vulnerable,** *a.* : (۱) جو مجروح ہوسکے ؛ جراحت پذیر -

(۲) ( مجازاً ) کمزور ؛ غیر محفوظ ؛ ضرب پذیر ؛ جو حملے یا اعتراض کی زد میں ہو۔ (۳) ( تاش کے کھیل کنٹریکٹ برج میں ) ایک گیم جیتا ہوا ( کھلاڑی ) -

**vulnerability, vulnerableness**, *nn.* : (۱) جراحت پذیری ؛ حملے یا اعتراض کی زد میں ہونا - (۲) کمزوری؛ ضرب پذیری -

**Vulnerary**, *a.* & *n.* : اندمال زخم کا ؛ زخم کو بھرنے والا ( مرہم ، روغن ) -

**Vulpine**, *a.* : (۱) لومڑی کا - (۲) روباہ صفت ؛ لومڑی جیسا - (۳) مکار ؛ چالاک ؛ عیار -

**vulpicide**, *n.* : (۱) روباہ کشی ؛ لومڑی مارنا ( کتوں کے شکار کےعلاوہ کسی اور طریقے سے) - (۲) روباہ کش؛ لومڑی مارنے والا-

**Vulture** (-tsher), *n.* : (۱) گد ؛ گدھ ؛ کرگس - (۲) ( مجازاً ) حریص اور موذی شخص ؛ چمرگد -

*v. raven* : افریقہ کا موٹی چونچ کا کوا -

**vulturine**, *a.* : گدھ کا سا -

**vulturish. vulturous**, *aa.* : (۱) گدھ کا سا - (۲) حریص اور موذی -

**Vulva**, *n.* : ( تشریح ) سوراخ ؛ خصوصاً عورتوں کی اندام نہانی ؛ فرج -

**vulvar**, *a.* : فرج کا -

**vulvate**, *a.* : سوراخ دار -

**vulviform**, *a.* : سوراخ نما ؛ سوراخ کی شکل کا -

**vulvitis**, *n.* : التہاب فرج -

**vulvo**, *comb* : *vulva* کی ترکیبی صورت -

**Vying** : : دیکھو - Vie -

# W

**W**, *letter* : انگریزی حروف تہجی کا تیئسواں حرف -

**Wabble** : دیکھو Wobble -

**Waac**, *n.* : ( بول چال ) عورتوں کی امدادی فوج کی رکن ( یہ فوج سنہ ۱۹۱۷ع میں قائم ہوئی تھی) -

**Wacke** (ke), *n.* : خاکستری؛ سبز یا بادامی مٹی جو آتش فشانی چٹانوں کے گھسنے اور ٹوٹنے سے بنتی ہے ؛ جوالا مٹی -

**Wad** (wod), *n.* & *v.t.* : (۱) گدی ؛ ڈاٹ کسی نرم چیز کی - (۲) بندوق کی ڈاٹ جس سے بارود کسی جاتی ہے - (۳) ( امریکا عامیانہ ) نوٹوں کی گڈی ؛ زر ؛ روپیہ - (۴) ( روئی وغیرہ کو دبا کر ڈاٹ بنانا - (۵) ( لباس میں ) روئی اون وغیرہ کی تہ دینا ؛ بھرنا - (۶) محفوظ یا مضبوط کرنا روئی وغیرہ کی تہ سے - (۷) ( مجازاً ) بھر دینا - (۸) ( بارود وغیرہ میں ) ڈاٹ لگانا - (۹) ( ڈاٹ کو ) کسنا -

*well wadded with conceit* : خود بینی سے بھرا ہوا -

**Wadding**, (wo-) *n.* : (۱) بھرن ؛ روئی اون وغیرہ جو کپڑے یا لحاف وغیرہ میں بھرتے ہیں - (۲) روئی وغیرہ جس سے بندوق کی ڈاٹ بنائی جاتی ہے -

**Waddle** (wo-), *v. i.* & *n.* : (۱) جھومتے اور چھوٹے چھوٹے قدم رکھتے ہوئے چلنا جیسا کہ موٹے اور چھوٹی ٹانگوں والے آدمیوں کا خاصہ ہے ؛ بطخ کی چال چلنا ؛ پو قدمی چال چلنا - (۲) بطخ کی چال ؛ پو قدمی چال -

**waddlingly**, *adv.* : بطخ کی چال چلتے ہوئے ؛ پو قدمی چال سے -

**Waddy** (wo-), *n.* : واڈی ؛ آسٹریلیا کے قدیم باشندوں کا مگدر کی شکل کا لٹھ جس سے وہ لڑائی میں کام لیتے ہیں -

**Wade**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) دقت سے گزرنا ؛ پانی ، کیچڑ، برف وغیرہ میں چلنا - (۲) دریا سے پایاب اترنا - (۳) پایاب روی -

*w. in* : حریف پر زبردست حملہ کرنا ؛ پرخچے اڑا دینا -

*w. into* : سخت حملہ کرنا -

*w. through book* : باوجود خشک اور بے مزہ ہونے کے کسی کتاب کو پڑھ ڈالنا -

*w. through slaughter or blood* : قتل و خون کرتے ہوئے بڑھنا -

*wading bird* : لم ڈھیک ؛ لم ٹنگا؛ لمبی ٹانگوں والی دریائی چڑیا جو بجائے تیرنے کے پانی میں چلتی ہے -

**wadable**, *a.* : پایاب -

**Wader**, *n.* : (۱) "*wade*" کا اسم فاعل - (۲) لم ڈھیک؛ لم ٹنگا- (۳) ( صیغہ جمع میں ) آب موزے ؛ جوتے جو پاؤں کو پانی سے محفوظ رکھنے کے لیے مچھلی کے شکار کے وقت پہنے جاتے ہیں -

**Wadi, -y** (wah-) *n.* : پہاڑی نالہ جو صرف برسات میں چلتا ہے ، اور دنوں میں خشک رہتا ہے -

**Wafd** (wahfd), *n.* : وفد ؛ مصر کی انتہا پسند قوم پرور پارٹی -

**wafdist**. *n.* : وفد پارٹی کا ممبر -

**Wafer**, *n.* & *v.t.* : (۱) کاغذی بسکٹ ؛ رقاقہ ؛ ایک قسم کا نہایت پتلا اور میٹھا بسکٹ جس کی سطح شہد کے چھتے کی طرح ہوتی ہے- (۲) فطیری ، یعنی بلا خمیر کی ٹکیا جو عیسائیوں میں عشائے ربانی کے موقع پر استعمال کی جاتی ہے - (۳) لیہی ٹکیا ؛ لیس دار چیز کی خشک ٹکیا جس سے پہلے لفافے بند کرنے اور کاغذات کے مٹھے کو یکجا رکھنے کا کام لیتے تھے - (۴) کاغذی مہر ؛ کاغذ کی سرخ ٹکیا جو مہر کی جگہ قانونی کاغذات پر لگاتے ہیں - (۵) لیہی ٹکیا سے بند کرنا؛ کاغذی مہر لگانا -

**wafery**, *a.* : کاغذی ؛ پاپڑ سا -

**Waffle** (wo-), *n.* : چھوٹا روغنی پراٹھا جو دہرے ماہی توے پر پکایا جاتا ہے -

*w.-iron* : دہرا ماہی توا ؛ جس کے دونوں حصے ایک قلابے سے جڑے ہوتے ہیں اور ان میں سے ہر ایک کو الٹ سکتے ہیں -

**Waft** (wah-, wa-), *v.t.* & *n.* : (۱) آہستہ سے اڑا کر یا بہا کے پہنچانا؛ سبک حرکت کےساتھ لے جانا یا لانا - (۲) ( خوشبو کی ) لپیٹ؛ نفحہ- (۳) پروں کی ایک جنبش- (۴) ( خوشی یا سکون وغیرہ کی ) ہلکی سی لہر - (۵) ( جہاز رانی نیز *weft* ) خطرے کا اشارہ ( جو جھنڈا لپیٹ کر یا اس میں گرہ دے کر یا کھڑا اڑا کر کیا جائے) -

**Wag**, *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) ہلنا ؛ ہلانا ؛ دم یا سرے پر کسی لٹکتی ہوئی چیز کو حرکت دینا - (۲) ( قدیم زمانے یا دنیا کے متعلق ) نشیب و فراز کے ساتھ چلے جانا ؛ گزرنا ( جیسے : *how wags the world* کہئے دنیا کا کیا حال ہے؛ کیسی گزر رہی ہے -) (۳) حرکت؛ جنبش ( دم ، سر وغیرہ کی ) -

*beards; chins, jaws, tongues, are wagging* : ( مجازاً ) گپ شپ ہو رہی ہے یا گفتگو جاری ہے -

dog wags his tail : کتا ( خوش ہوکر ) دم ہلاتا ہے -
tail wags dog : ( استعارتاً ) ادنیٰ شخص یا گروہ پوری جماعت پر حاوی ہے یا اس کا رہنما بن گیا ہے -
w. one's finger at : انگلی کے اشارے سے دھمکانا یا تنبیہ کرنا -
w. one' head : سرہلانا ( استہزا یا خوش طبعی کے طور پر ) -
wagtail : ممولا وغیرہ کی قسم کی چڑیاں جن کی دم ہلتی رہتی ہے ؛ دم جنباں -
**Wag**, *n.* : ( ۱ ) دل لگی باز ؛ ٹھٹول ؛ مسخرہ - ( ۲ ) ( عامیانہ ) بھگوڑا ؛ مدرسے وغیرہ سے غائب ہوجانے والا -
**waggery**, *n.* : ( ۱ ) مسخرے پن کی باتیں یا حرکتیں - ( ۲ ) مسخرا پن ؛ دل لگی بازی ؛ ٹھٹول -
**waggish**, *a.* : ( ۱ ) دل لگی باز ؛ مسخرا - ( ۲ ) مسخرے پن کا ؛ ہنسی کا -
**waggishly**, *adv.* : تمسخر سے -
**waggishness**, *n.* : مسخرا پن ؛ دل لگی بازی -
**Wage**, *n.* : ( ۱ ) ( عموماً جمع میں ) اجرت ؛ مزدوری ؛ روزینہ ؛ مشاہرہ ؛ تنخواہ - ( ۲ ) ( عموماً جمع میں ) بدلہ ؛ جزا -
*the wages-fund theory* : ( معاشیات ) نظریۂ ذخیرۂ اجرت ؛ یہ نظریہ کہ اجرت اسی وقت بڑھ سکتی ہے جب سرمائے میں اضافہ ہو یا آبادی کم ہو -
*wage(s)-fund* : قومی سرمایہ کا ایک خاص حصہ جو تنخواہ اور مزدوری کے لیے محفوظ کردیا جائے ؛ ذخیرۂ اجرت -
**Wage**, *v. t.* : کرنا ( جنگ ) ؛ لڑنا ( لڑائی ) -
**Wager**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) شرط ؛ شرط بدنا ؛ شرط لگانا ( مگر اب عام استعمال میں اس کی جگہ " bet " آتا ہے ) -
*w. of battle* : ( تاریخ ) فیصلہ بالمبارزہ ؛ باہمی نزاع کے فیصلے کی ایک قدیم صورت جس میں فریقین باہم لڑتے تھے اور جیتنے والے کے حق میں فیصلہ ہوتا تھا -
*w. of law* : = Compurgation دیکھو -
**Waggle**, *v. i. & t. & n.* : ( ۱ ) ( بے تکلفی کے موقع پر ) ہلانا ؛ ہلنا ؛ جھلانا ؛ جھولنا - ( ۲ ) ہلکی سی جنبش -
**waggly**, *a.* : ڈگمگاتا ہوا ؛ ہلتا ہوا -
**Wag(g)on**, *n.* : ( ۱ ) گاڑی ؛ چوپہیا چھکڑا ؛ چار پہیوں والی گاڑی جس سے بار برداری کا کام لیا جاتا ہے جس کے اوپر نیم استوانی شکل کا ڈھکنا یا ٹپ ہوتا ہے - ( ۲ ) مال گاڑی کا کھلا ہوا ڈبا ؛ واگن -
*hitch one's w. to a star* : ( محاورہ ) بڑوں کا سہارا لینا ؛ کسی بڑی قوت سے مدد لینا -
*w.-boiler,-ceiling,-roof,-vault* : نیم استوانی ٹپ کی شکل کا بائلر جو چھت وغیرہ کی طرح ہو -
**Wag(g)oner**, *n.* : گاڑی بان ؛ گاڑی ہانکنے والا -
*the W.* : ( ہئیت ) دب اکبر ؛ بنات النعش کبریٰ -
**Wag(g)onette**, *n.* : کھلی ہوئی یا ٹپ دار بگھی جس کے پہلو میں آمنے سامنے کی نشستیں بنی ہوتی ہیں ؛ ویگنٹ -
*Wagon-lit (F)*, *n.* : آرام گاڑی ؛ ریل کا ایک درجہ جس میں سونے کا انتظام ہوتا ہے ؛ ممالک یورپ کی ریلوں میں اس کا رواج ہے -
**Wahabi,-ee**, *n.* : وہابی ؛ ایک اسلامی فرقے کا نام ہے جس کا مذہبی تقشف مشہور ہے -
**Waif**, *n.* : ( ۱ ) لاوارثی شے ؛ خصوصاً وہ چیز جو ہوا میں اڑ کر پانی میں بہہ کر یا نا معلوم طریقے سے آ گئی ہو - ( ۲ ) لاوارث جانور - ( ۳ ) آوارہ یا بے خانماں شخص ؛ بے ٹھور ٹھکانے شخص - ( ۴ ) لاوارث بچہ -
*ww. & strays* : ( ۱ ) متفرق چیزیں - ( ۲ ) لاوارث بچے -
**Wail**, *v. i. & t. & n.* : ( ۱ ) بلند آواز سے رونا ؛ آہ و زاری کرنا ؛ گریہ و بکا کرنا ؛ نالہ کرنا - ( ۲ ) ماتم کرنا ؛ نوحہ کرنا ؛ رونا ( کسی کو ) - ( ۳ ) گریہ ؛ آہ و زاری ؛ نالہ ؛ شیون - ( ۴ ) ماتم ؛ نوحہ - ( ۵ ) ( ہوا وغیرہ کا ) درد ناک آواز سے چلنا ؛ درد ناک یا بھیانک آواز سے چلنا - ( ۶ ) درد ناک بھیانک آواز -
*wailing-wall, wailing-place* : دیوار گریہ ؛ بیت المقدس میں ہیکل سلیمان کی دیوار کا بچا ہوا حصہ جہاں یہودی جمع ہوکر روتے ہیں -
**wailful**, *a.* : ( شعر ) درد ناک ؛ دلدوز ؛ غمناک -
**wailingly**, *adv.* : آہ و زاری کرتے ہوئے ؛ بلند آواز سے روتے ہوئے ؛ درد ناک آواز میں -
**Wain**, *n.* : ( ۱ ) ( شعر ) گاڑی ؛ بگھی - ( ۲ ) چھکڑا خصوصاً وہ جس میں کسان غلہ وغیرہ لے جاتے ہیں -
*Charles's, Arthur's, or the, W.,* : دب اکبر ؛ بنات النعش ؛ سات سہیلیوں کا جھمکا -
**Wainscot**, *n. & v. t.* : ( ۱ ) ( دیوار کی ) تختہ بندی ؛ تختوں کا حاشیہ ؛ لکڑی کے تختے جو کمرے کی دیوار کے نیچے کے حصے میں چاروں طرف جڑے جاتے ہیں - ( ۲ ) تختہ بندی کرنا ؛ تختوں کا حاشیہ لگانا ( دیوار میں ) -
**wainscoting**, *n.* : ( ۱ ) تختہ بندی - ( ۲ ) تختے جو دیوار پر جڑے جائیں -
**Waist**, *n.* : ( ۱ ) کمر ، میان - ( ۲ ) لمبی چیز کا بیچ کا پتلا یا تنگ حصہ - ( ۳ ) جہاز کا بیچ کا حصہ - ( ۴ ) لباس کی کمر ؛ وہ حصہ جو کمر پر ہوتا ہے - ( ۵ ) ( عورتوں کی ) کمر کی پیٹی جس میں سایہ وغیرہ اٹکالیتی ہیں - ( ۶ ) ( امریکا ) عورتوں کا سب کپڑوں کے نیچے پہننے کا لباس ؛ بنیان یا شلوکا -
*large, small w.* : چوڑی ، پتلی ، کمر -
*long, short w.* : لمبی ، چھوٹی کمر -
*sleeved w.-coat* : شلوکا ؛ آستین دار واسکٹ ؛ مرزئی ؛ فتوحی -
*w-band,-belt* : کمر کی پیٹی -
*w.-cloth* : لنگوٹی -
*waistcoat* : واسکٹ ؛ صدری -
*w.-deep or-high, aa. & advv.* : کمر تک ؛ کمر کے برابر اونچا یا نیچا یا گہرا -
**Wait** *v. i. &t.* : ( ۱ ) انتظار کرنا ؛ ٹھہرے رہنا ؛ توقف کرنا ؛ راہ دیکھنا ؛ منتظر رہنا ؛ ( *w. a minute, is waiting his opportunity* ) - ( ۲ ) ویٹر ( کھانے کی میز پر کام کرنے والے نوکر ) کی خدمت انجام دینا ؛ کھانا کھلانا - ( ۳ ) پیش خدمت یا خواص کی خدمت انجام دینا - ( ۴ ) ( کھانے کے لیے کسی کا ) انتظار کرنا -
*always has to be waited for* : ہمیشہ دیر کرتا ہے -
*groom -in- waiting* : دیکھو Groom -
*Lord -in- waiting* : دیکھو Lord

*w. -a- bit :* جنوبی افریقہ کی ایک کانٹے دار جھاڑی -

*w. on, w. upon :* (۱) (قدیم) نگہبانی کرنا - (۲) خدمت میں حاضر رہنا ؛ میز کے نوکر یا پیش خدمت کا کام انجام دینا - (۳) سلام کے لیے جانا ؛ بڑے آدمی سے ملنے کے لیے جانا - (۴) (قدیم) ہمراہ رکاب رہنا - (۵) (دوڑ میں) خاص کرکے پیچھے رہنا - (۶) نتیجہ ہونا -

*waiting-room :* انتظار کا کمرہ ؛ ویٹنگ روم (خصوصاً ریل کے اسٹیشن کا) -

**Wait,** *n.* : (۱) (جمع) گانے والوں کی ٹولی یا منڈلی ؛ گویوں کا گروہ جو کرسمس میں گھر گھر گاتا ہوا پھرتا ہے - (۲) انتظار - (۳) تاک ؛ گھات ؛ کمین -

*lie in or lay w. :* دشمن کی گھات میں بیٹھنا -

**Waiter,** *n.* : (۱) ویٹر ؛ خدمت گار ؛ ملازم جو (ہوٹل وغیرہ میں) کھانا کھلاتا ہے - (۲) سینی ؛ کشتی -

*dumb-w :* دیکھو Dumb -

*tide-w :* دیکھو Tide -

**waitress,** *n.* : ویٹریس؛ ملازمہ جو کھانا کھلاتی ہے -

**Waive,** *v.t.* : چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہوجانا ؛ دستکش ہو جانا (مثلاً حق وغیرہ سے) -

**waiver,** *n.* : (قانون) حقوق سے دست برداری-

**Wake,** *v. i. & t.* : (۱) جاگنا ؛ بیدار ہونا ؛ جگانا ؛ بیدار کرنا (اکثر *up* کے ساتھ آتا ہے) - (۲) (مجازاً) غفلت وغیرہ سے بیدار ہونا یا بیدار کرنا؛ چونکنا یا چونکانا ؛ ہوشیار کرنا؛ ہوشیار ہونا - (۳) (قدیم) جاگتا ہونا - (۴) زندہ ہونا ؛ جی اٹھنا ؛ زندہ کرنا ؛ جلانا - (۵) (آئرستان) مردے کے پاس بیٹھ کر جاگنا ؛ رات کو مردے کے پاس بیٹھ کر رونا پیٹنا یا خوشی منانا (جس کا رواج آئرستان کے غریبوں میں ہے) - (۶) ہل چل مچا دینا؛ گونج جانا (شور و غل سے) -

*w. -robin :* ایک جنگلی پودا -

*waking dream :* (۱) محویت کا عالم - (۲) شیخ چلی کا سا منصوبہ ؛ خیالی پلاؤ -

*waking hours :* بیداری کے اوقات -

*waking or sleeping :* سوتے جاگتے -

**Wake,** *n.* : (۱) گرجے کی سالگرہ ؛ کسی گرجے کے وقف کیے جانے کی سالانہ یادگار جو رات بھر جاگ کر مناتے ہیں - (۲) (اس سال گرہ کا) رت جگا ؛ رت جگے کا میلہ - (۳) (آئرستان) شب بیداری (جو مردے کی لاش کے پاس بیٹھ کر کی جاتی ہے) ؛ ماتم یا خوشی (جو آئرستان کے غربا اس موقع پر کرتے ہیں) -

**Wake,** *n.*: پن لیکھ ؛ پانی کی ایک ہموار لکیر جو جہاز کے چلنے کی حالت میں اس کے پیچھے بن جاتی ہے -

*in the w. of :* (۱) پیچھے پیچھے - (۲) تقلید میں - (۳) نتیجے کے طور پر -

**Wakeful,** *a.* : (۱) جاگتا ہوا ؛ بیدار ؛ بے خواب - (۲) بے خوابی میں گزرنے والی (رات) - (۳) چوکس ؛ ہوشیار -

**wakefully,** *adv.* : (۱) جاگتے ہوئے ؛ بے خوابی کی حالت میں - (۲) چوکسی سے ؛ ہوشیاری سے -

**wakefulness,** *n.* : (۱) بے خوابی- (۲) چوکسی؛ ہوشیاری-

183 **Waken,** *v. t. & i.* : (۱) جاگنا ؛ جگانا ؛ بیدار ہونا - (۲)

…غفلت وغیرہ سے) بیدار ہونا ؛ بیدار کرنا ؛ چونکنا ؛ چونکانا -

**Walach, wall-** (wol-), *n.* : …کی ؛ اس لاطینی بولنے والی …قوم کا فرد جو جنوب مشرقی یورپ میں رہتی ہے؛ ویلیکیا (واقع …مانیا) کا باشندہ -

**wal (l) achian** (-ki-), *a.* ; …) ویلہ کی؛ ویلیکیا کا یا ویلہ کی … (۲) …قوم کا - (۳) ویلہ کی زبان -

**Waldenses** (wo-), *n. pl.* : …لڈوی ؛ عیسائیوں کے ایک غیر …مقلد فرقے کا نام (ابتدا سنہ ۱۱۷۰ ع - بانی پیٹروالڈو - سولہویں …سترھویں صدی عیسوی میں اس فرقے پر شدید مظالم کیے گئے- …نٹ مانٹ ' ڈافن' اور پراونس کی وادیوں میں اس کے افراد اب …موجود ہیں) -

**waldensian,** *a. & n.* : …لڈوی فرقے کا -

**Wale,weal,** *n. & v. t.* : …) بدھی ؛ برت؛ ابل؛ ابھرا ہوا نشان …جو چھڑی یا کوڑے کی چوٹ سے گوشت پر پڑ جاتا ہے- (۲) بدھیاں …ل دینا- (۳) (نوج) تتی یا تیلیوں کی ٹوکری بنانا -

*wale-knot or wall-knot :* …ہ جو رسی کے سرے پر …جاتی ہے تاکہ رسی کے جوڑ کھلنے نہ پائیں -

*waling :* …یاں جو دھس کے پشتے کے طور پر استعمال ہوں -

**Waler,** *n.* : …ر ؛ گھوڑا جو نیو ساؤتھ ویلس سے ہندوستانی …ج کے لیے لایا جاتا ہے -

**Wales,** *n.* : …لز ؛ برطانیہ عظمی کے ایک صوبہ کا نام ہے جہاں …لش قوم آباد ہے -

*Prince of W. :* …زادہ ویلز ؛ ولیعہد برطانیہ کا خطاب -

**Walhalla,** : …کھو Valhalla -

**Walk,**(wawk)*v. i. & t.* : …) چلنا - (۲) پیدل چلنا …دوڑنے کے مقابلے میں) - (۳) معمولی چال سے چلنا ؛ ٹہلتے ہوئے …لنا - (۴) (گھوڑے کا) قدم چلنا ؛ سب سے آہستہ چال سے …لنا - (۵) چل کر جانا یا آنا ؛ (*w. into the shop,* … - (۶) (بھوت کا) دکھائی دینا ؛ نظر … *w. up to a person* … - (۷) (کسی چیز پر) چلنا ؛ (مجازاً) زندگی بسر کرنا …کسی خاص طریقے سے) ؛ (کوئی خاص طرز عمل) اختیار کرنا - …) ساتھ لے کر چلنا ؛ چلانا ؛ پیدل چلانا ؛ قدم چلانا (گھوڑے … - (۹) پیدل چلنے میں مقابلہ کرنا (*I'll w. you 10 miles*)- …۱) (کتے کے پلے کو) سدھارنا -

*heel -&- toe walking :* …را پیر زمین پر رکھتے ہوئے چلنا -

*please w. in :* …شریف لائیے -

*w. about :* …ملنا ؛ گشت کرنا -

*w. away from :* …ساتھ چلنے والے سے) آگے بڑھ جانا -

*w. into :* …۱) خوب مرمت کرنا ؛ ٹھونکنا - (۲) بری طرح …پیر لینا ؛ گالیاں دینا - (۳) پیٹ بھر کر کھانا (کوئی چیز) -

*w, off :* …یک دم سے چل دینا -

*w. off or away with :* …بھاگنا ؛ چرا لے جانا ؛ اڑا لے جانا -

*walk-out :* …امریکا) مزدوروں کی ہڑتال -

*w. out with :* …کسی سے) عاشقانہ تعلقات رکھنا (خصوصاً …کروں کے لیے آتا ہے) -

*w. over :* …) طے کرنا ؛ چلنا (رستے وغیرہ پر) - (۲) (مقابلے …دوڑ میں) دوسرے حریفوں کے موجود نہ ہونے کی وجہ سے مقررہ …ہ امیدان سے ٹہلتے ہوئے طے کرنا - (۳) بڑی آسانی سے فتح پانا

( حریف پر ) -
*w. the boards :* ایکٹر ہونا -
*w. the chalk :* ( کسی شخص کا یہ ثابت کرنے کے لیے کہ وہ نشے میں نہیں ہے پولس کے سپاہی کے سامنے ) کھینچی ہوئی لکیروں کے بیچ میں اس طرح چلنا کہ قدم نہ بہکے -
*w. the hospitals :* علم طب یا ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کرنا -
*w. the plank :* دیکھو Plank -
*w. the streets :* کسبی کا پیشہ کرنا ؛ کسبی ہونا -
*w. up :* آئیے ادھر آئیے ( تماشے والے یہ کہہ کر تماشائیوں کو بلایا کرتے ہیں ) -
*walked me off my legs :* مجھے چلاتے چلاتے تھکا مارا -
*walking-chair :* کرسی جس پر بچوں کو چلنا سکھاتے ہیں -
*walking-delegate :* مزدوروں کی انجمن کا عہدہ دار جو دوڑ دھوپ کا کام کرتا ہے ؛ سفیر -
*walking dictionary :* دیکھو Dictionary -
*walking-dress :* سیر کے کپڑے -
*walking-fern : (frond)* شمالی امریکا کا فرن جس کے ورق جھک کر زمین میں جڑ پکڑ لیتے ہیں -
*walking gentleman, lady :* نمائشی ایکٹر یا ایکٹریس جنھیں وہ پارٹ دئے جاتے ہیں جن میں ظاہری وجاہت کی ضرورت ہو ان کی قابلیت درکار نہ ہو -
*walking-leaf :* کیڑا جس کی شکل پتی کی طرح ہوتی ہے -
*walking-papers or-tickets :* موقوفی ؛ برخاستگی -
*walking-stick :* چھڑی ؛ لکڑی ( جو سیر کے وقت استعمال ہو ) -
*walking-tour :* پاپیادہ تفریحی سفر -
**Walkable**, *a.* : پیدل چلنے کے قابل ( *w. distance* ) -
**Walk**, *n.* : (۱) چال ؛ چلنے کا انداز ؛ رفتار - (۲) چہل قدمی ؛ پیدل سیر - (۳) ٹہلنے کی جگہ ؛ روش ؛ پٹری ؛ خیابان - (۴) رستہ ؛ پگڈنڈی ؛ خونچے والے کا گشت کا رستہ -
*rope-w. :* دیکھو Rope -
*sheep-w. :* دیکھو Sheep -
*w. of life :* شعبۂ زندگی ؛ پیشہ ؛ شغل -
*w.-over :* (۱) ( مقابلے کی دوڑ میں ) دوسرے حریفوں کے نہ ہونے کی وجہ سے مقررہ فاصلہ اطمینان سے ٹہلتے ہوے طے کرنا - (۲) آسان فتح جو حریف پر نہایت آسانی سے حاصل ہو جاے -
**Walker**, *n.* : (۱) *walk* کا اسم فاعل - (۲) پیروں سے چلنے والا پرند ( جو نہ اڑتا ہے اور نہ تیرتا ہے مثلاً مرغا ) -
*shop-w. :* دیکھو Shop -
*street-w. :* دیکھو Street -
**Walker**, *int.* : ( تعجبانیہ ؛ عامیانہ ) جی ہاں ؛ اجی بس رہنے بھی دو ! ( ایسے موقع پر کہتے ہیں جب دوسرے کی بات کا اعتبار نہ ہو اور شبہہ ہو کہ وہ بیوقوف بنا رہا ہے ) -
**Wall** ( wawl ), *n. & v.t.* : (۱) دیوار - (۲) دیوار نما چیز : فیر منقطع سلسلہ ؛ دیوارسی شے (*w. of armed men, bayonets etc* - *mountain-w.*) (۳) ( نباتیات ، حیوانیات ) جدار یا ڈھانچا جو کسی چیز کا احاطہ کیے ہو - (۴) ( گلی میں ) دیوار کی طرف کا حصہ - (۵) سڑک کا پہلو ( وسط کے مقابلے میں ) - (۶) دیوار کھینچنا ؛ فصیل بنانا - (۷) تیغا کرنا ؛ دریچے وغیرہ کو اینٹیں چن کر بند کردینا -
*blank w. :* خالی دیوار جس میں کوئی دروازہ یا کھڑکی نہ ہو ؛ جس پر نقش و نگار نہ ہو -
*cell-w. :* جدار خلیہ -
*give one the w. :* ( گلی سے گزرنے میں دوسرے کے لیے ) دیوار کی طرف کا حصہ چھوڑ دینا ؛ دوسرے کی آسائش کو ترجیح دینا -
*hanging, foot- w. :* ( معدن میں ) دھات کی پرت کے اوپر اور نیچے کی پرت -
*party or partition w. :* بیچ کی دیوار ؛ دیوار فاصل جو دو کمروں یا گھروں کو ایک دوسرے سے جدا کرتی ہے -
*see through a brick w. :* غیر معمولی دقت نظر رکھنا ؛ نہایت ہی تیز نظر رکھنا -
*retaining w. :* دیکھو Retain -
*run one's head against a w. :* صریحی طور پر ناممکن بات کے لیے کوشش کرنا -
*take the w. of :* اپنے مقابلے میں دوسرے کی آسائش کا خیال نہ کرنا -
*the weakest goes to the w. :* کمزور ہٹا کر ایک طرف کردیا جاتا ہے ؛ کمزور مقابلے میں ہار جاتا ہے -
*w.-creeper :* چڑیوں کی ایک قسم -
*w.-cress :* پودوں کی قسم جو پتھریلے مقامات پر اگتی ہے -
*w.-fern :* ایک قسم کا فرن جو نم دیواروں پر اگتا ہے -
*wallflower :* (۱) موسم بہار کا خوشبودار پودا جس میں عموماً نارنجی یا بادامی پھولوں کے گچھے ہوتے ہیں - (۲) وہ عورت جسے ناچنے کے لیے کوئی ساتھی نہ ملے -
*w.-fruit :* ان درختوں کے پھل جو حفاظت یا حرارت کے لیے دیوار سے باندھ دئے جاتے ہیں -
*w. of partition :* ( مجازاً ) حد فاصل ؛ فاصل ؛ خلیج ؛ دو شخصوں یا چیزوں کو جدا کرنے والی چیز -
*w.-painting :* دیوار کی مصوری ؛ نقش و نگار جو مختلف رنگوں کے ذریعے سے خصوصاً ایسی دیوار پر بناے جاتے ہیں جس میں پلاستر کی نمی باقی رہتی ہے -
*w.-paper :* منقش کاغذ جو آرائش کے لیے دیواروں پر لگاتے ہیں -
*w.-pepper :* ایک قسم کی کائی -
*w.-plate :* سہارے کا شہتیر جو دیوار کے اندر یا اوپر گردر کا بوجھ سنبھالنے کے لیے ہوتا ہے -
*w.-rue :* چھوٹے فرن جو دیواروں اور ٹیلوں پر اگتے ہیں -
*w.-washer :* دیوار روک ؛ لکڑی جو ہلتی ہوئی دیوار کو تھامنے کے لیے لگاتے ہیں -
*walled :* فصیل بند -
*walls have ears :* دیوار ہم گوش دارد یعنی ممکن ہے کوئی آڑ میں کان لگا کر سنتا ہو -
*ww. of the chest :* جدار ہاے سینہ -
*with one's back to the w. :* جان سے ہاتھ دھو کر ؛ مرنے مارنے پر تیار ہو کر -
**wall-less**, *a.* : بے دیوار -
**Walla** ( h ) ( wo- ), *n.* : - ( انگلو انڈین ) والا ( علامت فاعل ) -
*box-w. :* (۱) پھیری والا - (۲) ( حقارتاً ) یوروپین

تجارتی ایجنٹ -

*canal-w.* : نہر والا ؛ جہاز جو نہر سوئیز کے سفر کے لیے بنایا جاتا ھے -

*competition-w.* : ہندوستانی سویلین جو امتحان مقابلہ سے مقرر ہونے والا ھے -

*punkah-w.* : پنکھا قلی -

**Wallaby**(wo-), *n.* : اسٹریلیا کے چھوٹے قسم کے کنگارو -

**Wallach** : دیکھو Walach -

**Wallaroo**(wo-), *n.* : (۱) اسٹریلیا کے بڑے قسم کے کنگارو (kangaroo) - (۲) (جمع ، بول چال) اهل اسٹریلیا -

**Wallet** (wo-) *n.* : (۱) (قدیم) جھولی (جاتریوں یا فقیروں کا کھانے کا سامان اور ضرورت کی چیزیں رکھنے کے لیے) - (۲) چمڑے کا تھیلا (بائیسکل کے اوزار ، مچھلی پکڑنے کا سامان ، کاغذات وغیرہ رکھنے کے لیے) - (۳) چمڑے کا بٹوا (نوٹ رکھنے کے لیے) -

**Wall-eye**(wawli) *n.* : (۱) پیلیا؛ ایک بیماری جس میں آنکھیں پیلی ہوجاتی ھیں - (۲) پیلی آنکھ (جس میں یہ بیماری ہو) - (۳) (بیجا استعمال) بھینگا پن -

**Wall-eyed**, *a.* : (۱) پیلی آنکھ والا ؛ جس کو پیلیا کی بیماری ہو - (۲) (بیجا استعمال) بھینگا -

**Wall-knot** : دیکھو Wale -

**Walloon**, *n.* & *a.* : (۱) والونی؛ ایک قوم کا نام ھے جو بلجیم میں اور فرانس کے سرحدی حصوں میں متفرق طور پر آباد ھے - (۲) والونی زبان ؛ مقامی بولی جو فرانسیسی سے ملتی جلتی ھے - (۳) والونی قوم یا والونی زبان کا -

**Wallop**(wo-), *v. t.* : (عامیانہ) ٹھونکنا ؛ پیٹنا ؛ کندی کرنا ؛ مرمت کرنا -

**walloping**, *n.* : (۱) زد و کوب ؛ کندی - (۲) بہت بڑا -

**Wallow**(wo-) *v. i.* & *n.* : (۱) پانی ، کیچڑ یا بالو وغیرہ میں لوٹنا - (۲) (in کے ساتھ) جانوروں کی طرح مست رہنا (عیاشی یا نفس پرستی میں) - (۳) (بھینسوں وغیرہ کے لوٹنے کی جگہ -

*w. in money* : بہت زیادہ دولت مند ہونا -

**Wallsend**, (wawlz-) *n.* : والزنڈ کوئلا؛ ایک اعلی قسم کا کوئلا جو اول اول والزنڈ میں کھود کر نکالا گیا تھا -

**Wall Street**, *n.* : وال اسٹریٹ ؛ نیویارک (امریکا) کا صرافہ -

**Walnut**(waw-), *n.* : (۱) اخروٹ - (۲) اخروٹ کا درخت - (۳) اخروٹ کی لکڑی -

*over the ww. & the wine* : نقل کے وقت ؛ کھانا کھانے کے بعد پھل وغیرہ کھاتے وقت -

**Walpurgis-night** (wahlpoorg-) *n.* : والپرگس کی رات ؛ یکم مئی سے پہلے کی رات جب جادو گرنیاں مختلف مقامات خصوصاً بروکن پہاڑ پر جمع ہو کر شیطان کے ساتھ جشن مناتی ھیں -

**Walrus**, *n.* : دریائی گھوڑا -

**Waltz**(wawls) *n.* & *v. i.* : (۱) والز؛ ایک قسم کا ناچ جس میں دو شخص ھمکنار ہوکر ایک دوسرے کے گرد پھرتے ہوئے ناچتے ھیں - (۲) والز کی گت؛ ساز جو والز کے ساتھ بجتا ھے - (۳) والز ناچنا - (۴) خوشی سے ناچنے لگنا -

*deux-temps w.* : یادہ تیز گت کا والز -

*trois-temps w.* : معمولی گت کا والز -

**waltzer**, *n.* : الز ناچنے والا -

**Wampee**, (wo), *n.* : (۱) وامپی ؛ ایک قسم کا انگور نما پھل جو چین اور جزائر شرق الہند میں پیدا ہوتا ھے - (۲) وامپی کا درخت -

**Wampum**(wo-), *n.* : امپم ؛ صدف سے بنی ہوئی پوتھ کی ڑیاں جنھیں شمالی امریکا کے دیسی باشندے زر کے طور پر آرائش کے لیے استعمال کرتے ھیں -

**Wan**(wo-), *a.* : (۱) زرد ؛ پیلا ؛ بے رونق ؛ جس میں خون ہ ہو (شخص ، چہرہ ، چہرے کا رنگ) - (۲) نقیہ؛ جس نقاهت یا کمزوری ظاهر ہو - (۳) بے نور ؛ بے رنگ (آسمان ما) ؛ پھیکی ؛ ماند (روشنی) -

**wanly**, *adv.* : (۱) پیلے پن کے ساتھ ؛ بے رونقی یا پھیکے پن کے ساتھ - (۲) (مجازاً) اداسی کے ساتھ ؛ سردگی کے ساتھ -

**wanness**, *n.* : ردی ؛ پیلا پن ؛ بے رونقی ؛ نقاهت ؛ پھیکا پن ؛ بے نور ہونا -

**Wand**(wo-), *n.* : (۱) چھڑی (جادو گر وغیرہ کی) - (۲) صا؛ عصائے منصبی (کسی عہدہ دار کا) -

**Wander**(wo-), *v. i.* & *t.* : (۱) اِدھر اُدھر پھرنا ؛ مارا مارا پھرنا ؛ سیر و گشت کرنا ؛ خانہ بدوشی کی زندگی بسر کرنا - (۲) بھٹکنا ؛ گمراہ ہونا ؛ ھٹ جانا (راہ راست سے) - (۳) کنا؛ موضوع بحث یا سلسلہ کلام سے ھٹ جانا - (۴) مختل نا ؛ بھکنا (دماغ کا) ؛ بھکی بھکی باتیں کرنا ؛ ھذیان کنا - (۵) کھویا کھویا ہونا ؛ بے خیالی کے عالم میں ہونا ؛ یشان حواس ہونا ؛ غوطے میں ہونا -

*wandering abscess* : متحرک پھوڑا -

*wandering cell* : متحرک خلیہ ؛ جو جگہ بدلتا رهتا ھے -

*wandering jew* : (۱) گردش زدہ یہودی ؛ وہ یہودی جس حضرت مسیح کی بے ادبی کی تھی اور جس کے متعلق نے فرمایا تھا "جب تک میں دنیا میں واپس نہ آوں مارا مارا پھرےگا"- عیسائیوں کے عقیدے میں وہ اب تک دہ ھے اور ھمیشہ گردش میں رهتا ھے - (۲) جہاں گشت؛ شخص جو ھمیشہ سفر میں رھے - (۳) ایک قسم کی بیل-

*wandering sailor* : ک قسم کی بیل -

*wandering* or *floating kidney* : تحرک گردہ جو اپنی جگہ سے ھٹ گیا ہو اور جگہہ بدلتا رھے -

**wanderer**, *n.* : جہاں گشت ؛ خانہ بدوش ؛ آوارہ گرد -

**Wandering**, *n.* (*usu pl.*) : (۱) (عموماً جمع میں) سیاحت؛ دور کا سفر - (۲) (عموماً جمع میں) بھکی بھکی یں ؛ ھذیان -

**wanderingly**, *adv.* : (۱) اِدھر اُدھر پھرتے ہوئے - (۲) ٹکتے ہوئے - (۳) بھکتے ہوئے ؛ بھکی بھکی باتیں کرتے ہوئے - (۴) بے خیالی کے عالم میں؛ پریشان حواسی میں -

*Wanderjahre* (vahnderyare) *n. pl.* : جرمن) تعلیمی سیاحت کا زمانہ (طالب علم کاریگر وغیرہ کا) -

*wanderlust* : ( جرمن ) سیاحت کا شوق -

**Vanderoo,** ( wo- ) n. : وانڈرو ؛ ایک قسم کا بندر جس کے شیر کی سی ایال اور دم ہوتی ہے عموماً لنکا میں پایا جاتا ہے -

**Vane,** v. i. & n. : (۱) ( جسامت یا رونق میں ) گھٹنا ( جس طرح چاند کامل ہونے کے بعد روز بروز گھٹتا جاتا ہے ) - (۲) کمی ہونا ؛ زوال ہونا ؛ انحطاط ہونا ( طاقت ، اہمیت ، شہرت وغیرہ میں )- (۳) زوال ؛ گھٹنا ؛ انحطاط -

*is on the w.* : گھٹ رہا ہے ؛ زوال پذیر ہے -

**Vangle,** v. t. : (۱) ( عامیانہ ) چالاکی سے یا دم دے کر حاصل کرلینا - (۲) گھیر لینا -

**Vanion** (wo-) n. *with a. w.* : ( قدیم ) خدا سمجھے ؛ خدا غارت کرے -

**Vant,** n. : (۱) نہ ہونا ؛ عدم ؛ کمی - (۲) ضرورت ؛ طلب - (۳) افلاس ؛ عسرت ؛ تنگی - (۴) احتیاج ؛ حاجت - (۵) وہ چیز جس کی حاجت ہو ؛ مایحتاج ؛ ضرورت کی چیز -

**wantless,** a. : جسے کسی چیز کی حاجت نہ ہو ؛ مستغنی ؛ بے نیاز -

**Vant,** v. i. & t. : (۱) معدوم ہونا ، نہ ہونا ؛ کمی ہونا - (۲) ( مقررہ معیار سے ) کم ہونا (*wants an inch of the regulation, measurement*) - (۳) ( for کے ساتھ ) محتاج ہونا - (۴) ضرورت ہونا (*the boy wants to be whipped*) - (۵) چاہنا ؛ خواہش کرنا ؛ طلب کرنا -

*he is wanted by the police* : ( ملزم کے متعلق ) پولیس اس کے پیچھے لگی ہے -

*wanting* : (۱) ( in کے ساتھ ) ہیٹا ؛ ناقص ؛ مقررہ معیار سے کم ؛ محروم ؛ کورا - (۲) غائب ؛ معدوم - (۳) ناقص العقل ؛ قاتر العقل -

**Vanting,** prep. : ( بہ طور حرف جار ) - (۱) بغیر (*w. a leader, nothing can be done*) - (۲) کم -

*he made a century w. one run* : اس نے ایک کم سو رن بنائے -

**Wanton** (wo-) a. n. & v. i. : (۱) شوخ ؛ چنچل ؛ وحشی ؛ ہڑدنگا ؛ اچھلنے کودنے والا - (۲) شوخی کا ؛ اچھل کود کا ؛ وحشت کا - (۳) لاابالی ؛ من موجی - (۴) بہت گھنا ؛ بہت زیادہ ؛ بے اندازہ (*w. growth, profusion*) - (۵) بیہودہ ( خیالات وغیرہ ) ؛ آوارہ مزاج ؛ بدوضع ؛ بدکار ( عورت وغیرہ ) - (۶) خواہ مخواہ کا ؛ بلا وجہ ؛ بے تکا ؛ انکل پچو - (۷) بدکار عورت ؛ عیاش مرد ( شاذ ) - (۸) ( شاذ ) شوخ بچہ ؛ ہڑدنگا بچہ - (۹) شوخی کرنا ؛ ہڑبونگ مچانا ؛ اچھلنا کودنا ؛ کلیلیں کرنا - (۱۰) ( شاذ ) شہوت انگیز حرکات کرنا -

**wantonly,** adv. : (۱) شوخی سے ؛ لاابالی پن سے ؛ بیہودگی سے - (۲) بلاوجہ ؛ خواہ مخواہ -

**wantonness,** n. : (۱) شوخی ؛ ہڑدنگا پن ؛ لاابالی پن - (۲) آوارہ مزاجی ؛ بدکاری -

**Wap** : دیکھو Whop -

**Wapentake,** n. : ( انگلستان کے بعض ضلعوں یارک شائر قریبی شائر میں ) پرگنہ -

**Wapiti,** n. : شمالی امریکہ کا بارہ سنگھا جو سرخ ہرن سے مشابہ لیکن اس سے بڑا ہوتا ہے -

**Wappens (c) haw** ( wah- ), n. : ( تاریخ اسکاٹستان ) کسی ضلع کے مسلح لوگوں کا جائزہ جو مقررہ اوقات پر ہوتا تھا -

**War** (wor) n. : (۱) لڑائی ؛ جنگ ( اقوام کی اور مجازاً افراد کی ) - (۲) نبرد ؛ حرب ؛ رزم ؛ خصومت ؛ پرخاش ؛ پیکار -

*all's fair in love & w.* : دیکھو Fair -

*art of w.* : فن جنگ -

*be at w.* : مصروف جنگ ہونا ( کسی ملک سے ) -

*be, go, on the w.-path* : کسی لڑائی میں مصروف ہونا ؛ لڑائی چھیڑنا -

*carry the w. into the enemy's country* : مدافعت پر اکتفا نہ کرنا بلکہ خود دوسرے پر حملہ کرنا -

*civil w.* : خانہ جنگی ؛ اندرونی جنگ ؛ ایک قوم کے مختلف طبقوں کی لڑائی -

*contraband of w.* : دیکھو Contraband -

*council of w.* : دیکھو Council -

*declaration of w.* : اعلان جنگ -

*declare w.* : اعلان جنگ کرنا -

**go to the ww.** : ( قدیم ) فوج میں بھرتی ہوکر لڑائی پر جانا -

*has been in the ww.* : ( ایسے شخص کے متعلق کہتے ہیں جسے کسی نے زدو کوب کیا ہو یا برا بھلا کہا ہو ) معلوم ہوتا ہے ان کی خبر لی گئی ہے -

*holy w.* : جہاد ؛ مذہبی جنگ -

*honours of w.* : دیکھو Honour -

*laws of w.* : قوانین جنگ ، جن کی مہذب قومیں دوران جنگ میں پابند ہوتی ہیں -

*make w.* : لڑائی کا آغاز کرنا ؛ لڑائی چھیڑنا -

*man-of-w.* : جنگی جہاز -

**on a w. footing** : پوری طرح مسلح ( فوج ، جہازوں کا بیڑا وغیرہ ) -

*private w.* : ذاتی جنگ ؛ افراد یا خاندانوں کی آپس کی لڑائی یا فوجی حملہ جو ایک ملک کی جماعت کی طرف سے دوسرے ملک پر بغیر حکومت کی اجازت کے کیا جائے -

*rights of w.* : حقوق جنگ ؛ بعض خاص حقوق جو صرف زمانۂ جنگ کے لیے ملتے ہیں -

*roll back tide of w.* : حملے کو پسپا کرنا -

*Secretary for W., W. Secretary* : وزیر جنگ -

*sinews of w.* : سرمایہ ؛ روپیہ جو جنگ یا کسی اور کام کے لیے درکار ہو -

*the dogs of w.* : ( شعر ) لڑائی کی تباہ کاریاں -

*the w. to end w.* : جنگ کو مٹانے والی جنگ ؛ جنگ عظیم ( ۱۹۱۴-۱۸ ) کا یہ نام رکھا گیا تھا -

*trade of w.* : سپاہی کا پیشہ -

*tug of w.* : دیکھو Tug -

*wage w.* : جنگ کرنا ؛ لڑائی کرنا -

*w. baby* : (۱) زمانۂ جنگ کا حرامی بچہ - (۲) ( مزاحاً )

بحری کالج کا طالب علم ( جو جنگ عظیم کے زمانے میں افسر بنا دیا گیا ہو ) -

*w. -cloud* : آثار جنگ ؛ بین‌الاقوامی معاملات کی ایسی صورت جس میں جنگ چھڑنے کا اندیشہ ہو -

*w. -cry* : نعرۂ جنگ -

*w. -dance* : جنگی ناچ جو وحشی قومیں لڑائی سے پہلے ناچتی ہیں -

*w. -game* : جنگی شطرنج؛ (ایک کھیل جس میں میدان جنگ کی بساط پر فوجوں کے پتلے چلائے جاتے ہیں اور لڑائی کے نئے نئے نقشے بنائے جاتے ہیں ) -

*w. -god* : لڑائی کا دیوتا ؛ خصوصاً رومی مارس ( مریخ ) یا یونانی آریش -

*w. -head* : تارپیڈو کا پھٹنے والا سرا جو زمانۂ امن میں نکال دیا جاتا ھے -

*w. -horse* : -(*like an old w. -horse*) (قدیم) جنگی گھوڑا

*w. -lord* : سپہ سالار -

*w. of the elements* : کشمکش عناصر مثلاً طوفان، سیلاب وغیرہ -

*W. Office* : محکمۂ جنگ -

*w. -paint* : (۱) نقش و نگار جو وحشی لڑائی سے پہلے بدن پر بناتے ہیں - (۲) ( مجازاً ) رسمی لباس -

*w. -path* : امریکا کے دیسیوں کی جنگی مہم ؛ اس مہم کا راستہ -

*w. -plane* : جنگی طیارہ -

*w. -ship* : جنگی جہاز -

*w. -song* : (۱) وحشیوں کا رجز یعنی وہ نظمیں جو وحشی قومیں قبل جنگ پڑھتی ہیں - (۲) رزمیہ نظم -

*w. to the knife* : مارنے مرنے کی لڑائی ؛ بڑی سخت لڑائی ( خصوصاً افراد میں ) -

*w. -whoop* : ( امریکا کے دیسیوں کا ) فوجی نعرہ -

*w. -worn* : (۱) جنگ آزمودہ - (۲) لڑائی کا مارا ؛ جنگ شکستہ ؛ جو لڑائی میں ٹوٹ پھوٹ گیا ہو -

*ww. & rumours of ww.* : اقوام میں زور و جبر کا چلن -

**War**, *v. i. & t.* : (۱) ( قدیم ) جنگ کرنا - (۲) *down* کے ساتھ ) لڑکر شکست دینا -

*warring* : ایک دوسرے کے مخالف ؛ متناقض ؛ متضاد (*warring creeds, principles*) -

**Warble** ( wor- ), *v. i, & t. & n.* : (۱) (پرندوں کا) چہچہانا ؛ ترنم کے ساتھ چہکنا - (۲) ( انسان کا ) ترنم کے ساتھ گانا - (۳) ترنم سے ادا کرنا ( الفاظ وغیرہ کو ) - (۴) گانا؛ نغمہ سرا ہونا - (۵) ترنم ؛ آواز جس میں ترنم ہو -

**warblingly**, *adv.* : ترنم کے ساتھ -

**Warble** (wor-), *n.* : (۱) سخت گٹا جو زین کی رگڑ سے گھوڑے کی پیٹھ پر پڑجاتا ھے - (۲) ڈانس کے بچے؛ پھنسی جو ان کے کاٹنے سے ہو جاتی ھے -

**Warbler**, *n.* : (۱) زمزمہ پرداز؛ ترنم کرنے والا ؛ گانے والا - (۲) ترنمی پرند ؛ پرندوں کی ایک قسم کا نام جس میں بلبل وغیرہ شامل ہیں -

**Ward** (wor-), *n.* : (۱) ( قدیم ) حفاظت (اب صرف *watch* کی ترکیب میں مستعمل ھے ) - (۲) ( قدیم ) ( شمشیر زنی ) ...ک؛ اوٹ - (۳) نظر بندی؛ حراست - (۴) ولایت ( نابالغ کی ) - ... نابالغ؛ زیر ولایت - (۶) حلقہ ( شہر کا ) - (۷) وارڈ ؛ جیل ...انے یا اسپتال کا کمرا - (۸) ( جمع ) دندانے جو کنجی اور قفل ...یں ہوتے ہیں -

*w. -mote* : ...لقۂ شہر کا جلسہ -

*w. -room* : ...رڈ روم ؛ جنگی جہاز کے کمیشن دار افسروں کا ...را جو کمانڈنگ افسر سے کم رتبہ ہوتے ہیں -

**Ward**, *v. t.* : (۱) حفاظت کرنا ( اب زیادہ تر خدا کے ...ے آتا ھے ) - (۲) ( حملے کو ) روکنا ؛ توڑ کرنا ؛ رد کرنا - (۳) ...چنا ( خطرے افلاس وغیرہ سے ) -

**-wards** *suf.repr* : ...حقہ بہ معنی طرف ؛ سمت ؛ طرف کو ؛ ...ست کو -

**Warden**, *n.* : (۱) ( قدیم ) چوکیدار ؛ سنتری ؛ پاسبان - (۲) نگران ؛ گورنر ؛ حاکم -

*w. of the Marches* : ...اکم سرحد جو پہلے انگلستان کے سرحدی ...لاع کی محافظت کے لیے مقرر کیا جاتا تھا -

**Wardenship**, *n.* : (۱) نگران کا عہدہ - (۲) گورنر کا عہدہ ... دائرۂ حکومت -

**Warden**, *n.* : ...ک قسم کی ناشپاتی -

**Warder**, *n.* : (۱) ( قدیم ) سنتری - (۲) جیلر؛ داروغۂ قید خانہ - (۳) ( تاریخ ) عصائے حکومت جس کو بادشاہ یا سپہ سالار استعمال ...تا تھا اور جسکے اشارے سے بعض اوقات احکام دئے جاتے تھے -

**wardress**, *n.* : ...رت جو جیلر کی خدمات انجام دیتی ہو -

**Wardour Street** ( wor- ), *n.* : ...رداؤر اسٹریٹ؛ لندن کی ...ک سڑک جس پر قدیم فرنیچر وغیرہ کی دوکانیں ہیں -

*wardour Street English* : ...یم طرز کی انگریزی جو بلا ...لف بولی یا لکھی جائے -

**Wardrobe** (wor-), *n.* : (۱) توشہ خانہ ؛ کپڑے رکھنے کا کمرا - (۲) کپڑے رکھنے کی میز یا الماری - (۳) ( کسی شخص کا ) کپڑوں ...ذخیرہ؛ کپڑوں کا مجموعہ -

*w. -dealer* : ...ستعمال شدہ کپڑے بیچنے والا -

*w. -trunk* : ...ازوں والا ٹرنک جو الماری کی طرح سیدھا ...ڑا کیا جاسکتا ھے -

**Wardship**, *n.* : ...ی کی نگرانی ؛ ولایت -

*under w., has the w. of* : ...یت یا نگرانی میں -

**Ware**, *n.* : (۱) اشیاء جو فروخت کے لیے بنائی جائیں خصوصاً ...تن - (۲) ( کسی خاص جگہ ، خاص شخص یا خاص قسم کی ) ...صنوعات ؛ سامان -

*hard w.* : ...وھے یا تانبے کی چیزیں -

*tin w.* : ...ین کا سامان -

*Tunbridge w.* : ...لبت کاری کی لکڑی -

*warehouse n. v. t.* : ...ودام ؛ مالخانہ ؛ گودام میں رکھنا -

*warehouseman* : ...ودام یا مالخانے کا مالک -

*Wedgwood, Delft or Delf, black, &c. w.* : ...مختلف ...سام کے برتن -

**Ware** pred. *a.* : ...شعر ) واقف ؛ آگاہ -

**Ware**, *v.t.* : (۱) ( امر کا صیغہ ) ہوشیار رہو ؛ ہوشیار

( *w. wire traps!* ) - ( ۲ ) ( بول چال عموماً امر کے صیغے میں ) دور رهو ؛ بچتے رهو ؛ پرهیز کرو -

**Warfare**, *n.* : جنگ و جدل ؛ ( حالت ) جنگ -

**Warlike**, *a.* : (۱) جنگی ؛ فوجی ؛ لڑائی کا - (۲) جنگ جو - (۳) جنگ جو یا نه -

*w. preparations,* : فوجی تیاریاں -

**Warlock** ( wor ), *n.* : ( قدیم ) جادوگر ؛ ساحر -

**Warm** ( wor- ), *a.* : (۱) گرم ؛ حار - (۲) کسی قدر گرم - (۳) گرم رکھنے والے ؛ گرم ( کپڑے ) - (۴) ( مجازاً ) گرم جوش ؛ جذباتی - (۵) پر جوش ؛ سر گرم ( *w. supporter* ) - (۶) گرم جوشی کا ؛ پرجوش ؛ تپاک کا ( *w. welcome* ) - (۷) گرمایا هوا ؛ تیز ؛ مشتعل ( *the disputants grew w.* ) - (۸) نازک ؛ مشکل ( موقع ) - (۹) همدردی کا ؛ دلسوزی کا ( جذبه ) - (۱۰) ( رنگ ) شوخ ؛ خصوصاً جس میں گہرا سرخ یا زرد رنگ شامل هو - (۱۱) ( شکار کی بو ) گرما گرم ؛ تیز اور تازه ( جس سے معلوم هو که شکار ابهی گیا هے ) - (۱۲) ( بچوں کے آنکھ مچولی کے کھیل میں ) بالکل قریب ( چھپے هوئے شخص کے ) - (۱۳) خوش حال ؛ دولتمند ( شخص ) - (۱۴) ( عہده دار ) جو نیا نه هو بلکه اپنے کام پر جم گیا هو -

*a w. corner* : ( لڑائی کا ) نازک موقع -

*a w. temperament* : عاشقانه مزاج -

*make it or things w. for one* : کسی کے خلاف جذبات کو برانگیخته کرنا ؛ متواتر حملوں سے ناک میں دم کردینا -

*w. blood* : گرم خون ' دودھ پلانے والے جانوروں اور چڑیوں کا جس کی حرارت ۹۸ سے ۱۱۲ ڈگری تک هوتی هے -

*w. descriptions* : شہوت انگیز بیان -

*w. disposition* : محبت والا -

**Warm-blooded**, *a.* : (۱) گرم خون کا - (۲) گرم جوش طبیعت کا ؛ جذباتی مزاج کا -

**Warm-hearted**, *a.* : همدرد ؛ دلسوز -

**Warm-heartedly**, *adv.* : همدردی سے ؛ دلسوزی سے -

**Warm-heartedness**, *n.* : همدردی ؛ دلسوزی -

**Warmly**, *adv.* : دلسوزی سے ؛ تپاک سے ؛ گرم جوشی سے ؛ جوش کے ساتھ ؛ سرگرمی سے -

**Warmth**, *n.* : (۱) هلکی گرمی - (۲) جوش ؛ گرم جوشی ؛ تپاک ؛ دلسوزی - (۳) تیزی ؛ حرارت ؛ غصه -

**Warm**, *v. t. & n.* : (۱) گرم کرنا - (۲) گرمانا ؛ برانگیخته کرنا ؛ مشتعل کرنا ؛ تیز کرنا - (۳) تاپنا ( آگ وغیره ) - (۴) گرم هونا - (۵) مشتعل هونا ؛ گرمانا ؛ تیز هونا - (۶) همدردی کا جذبه پیدا هونا ؛ جوش یا سر گرمی پیدا هونا - (۷) گرم کرنے یا تاپنے کا عمل ( *must have, give it, another w. first* ) -

*warming-pan* : (۱) بستر گرم کرنے کی انگیٹھی - (۲) قائم مقام ( جو دوسرے شخص کے بالغ هونے تک کسی عہدے یا منصب پر رهے ) -

*w. person or his jacke* : زد و کوب کرنا ؛ ٹھونکنا -

**warming**, *n.* : ( عامیانه ) کندی ؛ مرمت ؛ زد و کوب

**warmer**, *n.* : (-) گرم کرنے کا برتن یا آله -

**Warn** ( worn ), *v.t.* : آگاه کرنا ؛ خبردار کرنا ؛ هشیار کرنا ؛ متنبه کرنا ؛ تنبیهه کرنا -

**Warningly**, *adv.* : به طور تنبیهه ؛ خطرے سے آگاه کرتے هوے -

**Warning**, *n.* : (۱) ( خطرے کی ) اطلاع ؛ خبر - (۲) ( قصور کی ) تنبیهه - (۳) خطرے کی علامت ؛ متنبه کرنے والی چیز ؛ باعث عبرت -

*give ( master, servant ) w.* : ( آقا کا نوکر کو یا نوکر کا آقا کو ) نوکری چھوڑنے کا نوٹس دینا -

*take w.* : (۱) چوکنا هونا ؛ هشیار هونا ؛ کان کھڑے کرنا - (۲) خطرے کی اطلاع پاکر مناسب تدبیر کرنا ؛ متنبه هونا ؛ تنبیهه سے فائده اٹھانا -

**Warp** ( worp ) *v.t. & i.* : (۱) اینٹھ دینا ؛ خم پیدا کردینا ؛ ٹیڑھا کردینا - (۲) اینٹھ جانا ؛ برر جانا ؛ ٹیڑھا هو جانا ؛ خم پیدا هو جانا - (۳) ( سیرت یا طبیعت میں ) انحراف پیدا کرنا ؛ کجی یا کج روی پیدا کرنا ؛ کج رائی پیدا کردینا ؛ بگاڑ دینا - (۴) ( رائے کو ) اعتدال یا انصاف کے نقطے سے هٹا دینا ؛ تعصب پیدا کردینا - (۵) ( جهاز میں ) رسی باندھ کر کھینچنا؛ اس طرح کھینچتے هوے چلنا - (۶) ( زمین میں ) میلا پانی بھر کر اور دریا برآمد مٹی کی ته جماکر زرخیز بنانا -

**Warp** ( worp ) *n.* : (۱) تانا ؛ تار ؛ کپڑے کی بناوٹ میں وه دھاگا جو لمبان میں تانا جائے - (۲) جهاز کھینچنے کی رسی - (۳) اینٹھن ؛ خم ؛ کجی - (۴) ( مجازاً ) انحراف ؛ کج روی ؛ خرابی - (۵) دریا برآمد مٹی کی ته جو میلے پانی کے رکنے سے جم جاتی هے اور زمین کو زرخیز بناتی هے -

**Warrant** ( wo- ), *n.* : (۱) سند ؛ اختیار مفوضه ؛ ( کسی کام کے کرنے کی ) معقول وجه ؛ جواز - (۲) حکم جس کے ذریعے سے روپیه ادا هو ؛ پروانه ادائی زر ؛ برات - (۳) پروانه گرفتاری یا قرقی وارنٹ - (۴) مختار نامه ؛ کسی شخص کی طرف سے مقدمے میں پیروی کرنے کی تحریری اجازت - (۵) وارنٹ ؛ محکمهٔ جنگ یا محکمهٔ بحری کا پروانهٔ تقرر جو چھوٹے درجے کے افسروں کو دیا جاتا هے -

*treasury w.* : دیکھو Treasury -

*w. of attorney* : مختار نامه -

*w. officer* : وارنٹ افسر ؛ کمیشن دار افسروں سے چھوٹا اور غیر کمیشن دار افسروں سے بڑا افسر -

**Warrant**, *v. t.* : (۱) معقول وجه هونا ؛ وجهٔ جواز هونا - (۲) تصدیق کرنا ؛ ضامن هونا ؛ ذمه دار هونا ( خصوصاً مال کے اصلی هونے کا ) -

*I'll w. ( you ),* : ( به طور جمله معترضه ) یقیناً ؛ بے شک -

*waranted pure silk* : مصدقه اصلی ریشم -

**Warrantable**, *a.* : (۱) جائز ؛ معقول - (۲) قابل شکار (پانچ یا چھ برس کی عمر کا باره سنگھا ) -

**Warrantee**, *n.* : اختیار پانے والا -

**warranter, warrantor**, *nn.* : (۱) ضامن؛ ذمه دار ؛ مصدق؛ تصدیق کرنے والا- (۲) اختیار سند دینے والا -

**Warranty**, *n.* : (۱) معقول وجه؛ جواز - (۲) اختیار؛ سند - (۳) ( قانون ) تصدیق اصلیت ؛ ذمه داری (بیچنے والے کی طرف سے که

مال اس کا ھے اور اصلی ھے ) -

**Warren** (wo-), *n.* : خرگوشوں کا جنگل ؛ جس میں خرگوش کے بہت کثرت سے ہوں -

**Warrior**, *n.* : (۱) (شعر ، خطابت) جنگ آزمودہ سپاھی ؛ ساونت ؛ سورما - (۲) سپاھی ( بحری یا بری فوج ) (۳) جنگجو ( قوم وغیرہ ) -

*the Unknown W. or Soldier* : ان سپاھیوں گمنام سپاھی ؛ میں سے جو جنگ عظیم میں مارے گئے ؛ ایک شخص کی لاش جو ھر ملک میں قوم کی قربانی کی یادگار میں دھوم دھام سے دفن کی گئی -

*w. ant* : حاکم چیونٹی ؛ ایک قسم کی چیونٹی جو دوسرے چھوٹے کیڑوں پر حکومت کرتی ھے -

**Wart** (wor-), *n.* : (۱) مسا ؛ سخت دانہ - (۲) گومڑی ؛ مسا جو درخت کے تنے پر ھو -

*paint one with his ww.* : کسی شخص کی سچی تصویر کھینچنا جس میں اس کے عیب بھی دکھائے جائیں -

*w. -grass, -weed, -wort* : مسا بوٹی ؛ ایک پودا جس میں کڑوا سفید دودھ نکلتا ھے جس سے مسوں کا علاج ھوتا ھے -

*w. -hog* : افریقہ کے بڑے سر والے سور جن کے چہرے پر مسے ھوتے ھیں ؛ مسے دار سور -

**warty**, *a.* : مسے دار ؛ مسوں سے بھرا ھوا -

**Wary**, *a.* : (۱) چوکس ؛ ھوشیار ؛ محتاط - (۲) چوکسی کا ؛ پر احتیاط (کام) -

**warily**, *adv.* : ھوشیاری کے ساتھہ ؛ چوکسی سے ؛ دیکھہ بھال کر -

**wariness**, *n.* : چوکسی ؛ ھوشیاری ؛ احتیاط -

**Was** : تھا -

**Wash** (wo-) *v. t. & i.* : (۱) دھونا ؛ دھوکر صاف کرنا - (۲) ( مجازاً ) پاک کرنا ( گناہ وغیرہ سے ) - (۳) دھوکر مٹانا ؛ ( دھبا وغیرہ ) دھو ڈالنا - (۴) ھاتھہ منھہ دھونا - (۵) کپڑے دھونا ؛ دھلائی کا کام کرنا - (۶) ( کپڑے کا ) اس طرح دھل سکنا کہ رنگ نہ اُترے اور خراب نہ ھو - (۷) تر کرنا ؛ بھگونا - (۸) ( دریا کے ساحل وغیرہ کو ) چھونا ؛ چھوتے ھوئے بہنا - (۹) بہا لے جانا - (۱۰) ( کھانے کی چیز کو پانی وغیرہ سے ) اتارنا - (۱۱) پھیل کر بہنا - (۱۲) ( کچی دھات کو ) پانی سے دھوکر نتھارنا - (۱۳) ( دیوار وغیرہ پر ) پانی سے رنگ کرنا - (۱۴) ( سونے وغیرہ کا ) پانی پھیرنا ؛ ھلکا ملمع کرنا -

*w. one's dirty linen* : دیکھو Linen -

*w. one's hands* : ( عموماً *of* کے ساتھہ ) ( کسی معاملے سے ) قطع تعلق کرلینا ؛ الگ ھوجانا ؛ بری الذمہ ھونا -

*w. things out* : کسی چیز کو اندر سے صاف کرنا -

*w. up* : برتن دھونا ؛ برتن مانجھنا -

*washed out* : ( مجازاً ) تھکا ھارا ؛ خستہ ( خصوصاً رنگ رلیاں منانے کے بعد ) -

*won't w.* : ( مجازاً ) یہ ( دلیل یا بیان وغیرہ ) نہیں چلنے کا ؛ تنقید کے معیار پر پورا نہیں اترے گا -

**washable**, *a.* : پکے رنگ کا اور پائدار ؛ ( کپڑا ) دھلاؤ -

**washing**, *a.* : (۱) دھونا ؛ دھلنا ؛ دھلائی - (۲) لادی ؛ دھلنے

والے کپڑوں کا مجموعہ - (۳) دھوون ؛ پانی جو کسی چیز کو دھونے کے بعد میلا ھو جائے -

**Wash**, *n.* : (۱) دھونا ؛ دھلنا - (۲) ھاتھہ منھہ دھونا - (۳) لادی ؛ دھلنے والے کپڑے - (۴) پانی کی ھلچل ؛ تلاطم امواج ؛ خصوصاً جو کشتی کی رفتار سے پیدا ھوتا ھے - (۵) دریا بر آمد مٹی - (۶) باورچی خانے کا دھوون جو سوروں کو دیا جاتا ھے - (۷) پانی سی چیز ؛ چائے شراب وغیرہ جو بے حد ھلکی ھو ؛ دھوون - (۸) ( مجازاً ) بکواس ؛ فضول ؛ بے مزہ یا پھسپھسی گفتگو - (۹) لوشن ؛ دھونے یا رنگ صاف کرنے کی دوا - (۱۰) ( سونے وغیرہ کا ) ھلکا ملمع - (۱۱) پانی کا رنگ ( جو پانی میں گھولا گیا ھو ) -

*the w.* : دھلائی ( دھوبی کے ھاں ) -

**Wash-**, *comb.* : ترکیبی لفظ -

*w. -basin.* : چلمچی ؛ منھہ دھونے کا طشت -

*w. -board* : (۱) ابھری ھوئی لکیروں والا تختہ جس پر دھوبی کپڑے رگڑ کر صاف کرتے ھیں - (۲) پٹلی رکنے والا تختہ جو کشتی گودی وغیرہ میں لگا رھتا ھے - (۳) تختے کا حاشیہ جو کمرے کی دیوار کے نیچے کے حصے میں ھوتا ھے -

*w. -boiler* : کپڑے دھونے کا کڑھاؤ -

*w. -bottle* : گیس صاف کرنے کی بوتل جس میں کوئی سیال چیز بھر کر اس میں سے گیس گزارتے ھیں -

*w. -bowl* : برتن وغیرہ دھونے کا طشت ؛ لگن ؛ کونڈا -

*w. -cloth* : انگوچھا ؛ صافی -

*w. -day* : کپڑے دھونے کا مخصوص دن -

*w. -hand, -basin* : چلمچی -

*w.-hand-stand* : منھہ دھونے کی میز -

*w. -house* : کپڑے دھونے کا کارخانہ -

*w. -leather* : شامی ؛ سابر کا چمڑا یا اسی طرح کا نرم چمڑا بکری وغیرہ کا -

*w. -out* : ( فوجی عامیانہ ) (۱) بالکل ناکامیاب شخص ؛ خصوصاً نشانہ لگانے میں ) بالکل ھیٹا ؛ محض نکما - (۲) قطعی ناکامی ؛ ٹائیں ٹائیں فش -

*w. -pot* : (۱) ( قدیم ) برتن جس میں کوئی چیز دھوئی جائے - (۲) پگھلے ھوئے رانگ کا برتن جس میں اور برتنوں کو ڈبو کر قلعی کرتے ھیں -

*w. -tub* : کپڑے دھونے کا ٹب -

**Washer**, *n.* (۱) *wash* کا اسم فاعل - (۲) دھونے کی مشین - ( ۳ ) سوراخ دار یا چپٹا چھلا جو ڈھبری وغیرہ کے ساتھہ مضبوطی کے لیے لگا دیتے ھیں -

*washerwoman* : دھوبن -

**Washing**, *n.* : (۱) *wash* کا حاصل مصدر - (۲) دھلائی کے کپڑے ؛ لادی -

*w. soda* : سودا ؛ سوڈیم کاربونیٹ -

*w. -stand* : منھہ دھونے کی میز -

**Washington**, *n.* : واشنگٹن ؛ ریاستہائے متحدہ امریکا کی حکومت کے لیے بھی استعمال ھوتا ھے -

**Washingtonia** (wo-), *n.* : واشنگٹنی کا کھجور ؛ کیلیفورنیا کا کھجور کا درخت جو واشنگٹن کے نام سے موسوم ھے -

**Washy**, *a.* : (۱) پانی سا ؛ بالکل پتلا یا ھلکا ( شوربا شراب

چائے وغیرہ ) ؛ پھیکا ؛ بے مزہ - (۲) پھیکا ' حد سے زیادہ ھلکا (رنگ) - (۳) بودا ؛ پھسپھسا؛ کمزور (جذبہ' اسلوب بیان وغیرہ)-

**washily**, *adv.* : (۱) پتلے پن' پھیکے پن یا ھلکے پن کے ساتھہ- (۲) بودے یا پھسپھسے طریقے سے -

**washiness**, *n.* : (۱) پتلا پن؛ پانی سا ھونا - (۲) پھیکا پن؛ ھلکا پن ( رنگ کا ) - (۳) بودا پن ' پھسپھسا پن -

**Wasp** (wo-) *n.* : بھڑ -

*w. -bee, -beetle, -fly* : بھڑ سے مشابہ شہد کی مکھی وغیرہ -

**wasp-waisted**, *a.* : پتلی کمر کا؛ نازک کمر والا-

**Waspish**, *a.* : (۱) جھلا ؛ بد مزاج ؛ تنک مزاج ؛ تلخ گو - (۲) جھلے پن کا ؛ بد مزاجی کا ؛ تلخ ؛ کڑوا ؛ طعن آمیز -

**waspishly**, *adv.* : بدمزاجی سے ؛ جھلے پن سے ؛ تلخی سے -

**waspishness**, *n.* : جھلا پن ؛ تنک مزاجی؛ تلخی -

**Wassail**, *n.* & *v. i.* : ( ۱ ) ( قدیم ) بزم نشاط' بزم طرب؛ رنگ رلیاں ؛ شراب نوشی کی صحبت - (۲) ایل یا کوئی اور تیز شراب جو ایسی صحبتوں میں پی جاتی ھے - (۳) رنگ رلیاں منانا ؛ عیش منانا ؛ خوب پینا پلانا -

**Wast** : تھا ( واحد مخاطب ) -

**Wastage** (-ij), *n.* : (۱) ضایع کرنا یا ضائع ھونا ؛ تضیع ؛ بربادی - (۲) ضائع شدہ مقدار -

**Waste**, *a.* : (۱) ویران ؛ اجاڑ؛ اجڑا ھوا ؛ غیرآباد - (۲) بنجر ؛ ناقابل کاشت ؛ غیر مزروعہ - ( ۳ ) ( مجازاً ) غیر دلچسپ ؛ سپاٹ ؛ اھم واقعات سے خالی- (۴) بے کار ؛ فضول ؛ فاضل ؛ زائد ( *w. energy, steam etc* ) -

*lay w.* : ویران کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ پامال کرنا -

*lie w.* : بنجر ھونا -

*the w. periods of history* : تاریخ کے غیر دلچسپ قرون -

*w. land* : بنجر -

*w. paper* : (۱) ردی - (۲) بے کار کتاب یا کاغذ -

*w. products* : فضول پیدا وار -

**Waste**, *v. t.* & *i.* : (۱) ویران کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ پامال کرنا - (۲) (قانون) غفلت وغیرہ سے جائداد کو برباد کرنا ؛ نقصان پہنچانا - (۳) تباہ کرنا ؛ کھونا ؛ تلف کرنا ؛ گنوانا ؛ ضایع کرنا ؛ رایگان کرنا - (۴) اسراف سے کام لینا ؛ فضول خرچی کرنا - (۵) گھلانا ؛ گھلنا ؛ تحلیل کرنا ؛ تحلیل ھونا ؛ رفتہ رفتہ گھٹانا یا گھٹنا - (۶) مرجھا دینا ؛ مرجھا جانا -(۷) ( قدیم ) گزارنا یا گزرنا ( وقت کا ) - (۸) برباد ھونا ؛ ضایع ھونا -

*w. breath or words* : بے کار گفتگو کرنا ؛ بے نتیجہ گفتگو کرنا -

*w. not, want not* : نہ فضول خرچی کرو نہ محتاج ھو -

**Waste**, *n.* : (۱) دشت ؛ بیابان ؛ کف دست میدان ؛ سنسان منظر - (۲) بنجر زمین - (۳) تحلیل ؛ تدریجی کمی ؛ رفتہ رفتہ گھلنا - (۴) بے کار یا فاضل چیز ؛ غذا کے بچے کھچے ٹکڑے ؛ فضلہ ؛ کسی چیز کے بچے کھچے ٹکڑے ؛ ریزے ؛ کترن ؛ چھانٹن وغیرہ - (۵) سوت کا گودڑ ' جو کلیں صاف کرنے کے لیے کام آتا ھے- (۶) (وقت' غذا ' دولت وغیرہ کا ) اسراف ؛ تباھی ؛ بربادی؛ تضیع - (۷) ( قانون ) نقصان جو لگان دار جائداد کو پہنچائے -

*a w. of waters* : پانی کی وسیع سطح -

*run to w.* : ( سیال شئے کا) بہہ کر ضائع ھوجانا' برباد ھو جانا -

**Waste-**, comb. : ترکیبی لفظ :

*w. -basket* : متفرق چیزوں کی ٹوکری -

*w. book* : کچا کھاتا ؛ کتاب جس میں حساب کا ابتدائی اندراج بطور یاد داشت کے ھوتا ھے -

*w. -paper- basket* : ردی کی ٹوکری -

*w. -pipe* : بدررو نل ؛ استعمال شدہ یا فاضل پانی نکالنے کا نل -

**wasteful**, *a.* : (۱) مسرف ؛ فضول خرچ - (۲) مسرفانہ ؛ فضول خرچی کا -

**wastefully**, *adv* : مسرفانہ طور پر ؛ فضول خرچی سے -

**wastefulness**, *n.* : فضول خرچی ؛ اسراف ؛ صرف بے جا -

**Waster**, *n.* : (۱) برباد کرنے والا ؛ ضایع کرنے والا - (۲) ناقص مال؛ ردی مال جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ھو جائے- (۳) نکھٹو ؛ نکما آدمی -

**Wastrel**, *n.* : (۱) ناقص مال ؛ ردی مال ' جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ھو جائے - (۲) آوارہ بچہ ؛ نگھرا بچہ - (۳) نکھٹو ؛ نکما آدمی - (۴) مسرف ؛ فضول خرچ -

**Watch**, ( wo· ) *n.* : (۱) رات کو جاگنا ؛ شب بیداری ( اب اس معنی میں شاذ ھے ) - (۲) چوکسی ؛ خبرداری ؛ نگاہ رکھنا ؛ غافل نہ ھونا- (۳) پہرے والا؛ چوکیدار؛ گشتی پہرے والوں کا گروہ؛ روند - (۴) (تاریخ) پہر؛ تین یا چار حصوں میں سے ایک جن میں رات پہرے کی غرض سے تقسیم کی جاتی تھی- (۵) ملازمان جہاز کے دو گروھوں میں سے ایک جو باری باری سے ڈیوٹی انجام دیتے ھیں - (۶) جیبی گھڑی ؛ واچ -

*black w.* : دیکھو Black -

*dog- w.* : آدھا پہر -

*is on the w.* : (۱) ( واقعات کا ) رخ دیکھہ رھا ھے ؛ خبردار ھے - (۲) ( کسی شخص کی ) تلاش یا انتظار میں ھے -

*pass as a w. in the night* : جلد فراموش ھوجانا -

*port w.* : ملازمان جہاز کا وہ گروہ جن کے کمرے ( پیش جہاز کی طرف رخ کرکے ) بائیں ھاتھہ پر ھوتے ھیں -

*starboard w.* : ملازمان جہاز کا وہ گروہ جن کے کمرے ( پیش جہاز کے طرف رخ کرکے ) داھنے ھاتھہ پر ھوتے ھیں -

*stop- w.* : دیکھو Stop -

*w. & ward* : اصل میں پہرے کے معنی میں تھا ' اب چوکسی کے معنی میں تاکیداً آتا ھے -

*w. -case* : گھڑی کا ڈھکنا -

*w.-chain* : گھڑی کی چین ؛ گھڑی کی زنجیر -

*w. committee* : ( انگلستان ) ڈسٹرکٹ بورڈ کی چوکی داری اور روشنی کی کمیٹی -

*w.- dog* : رکھوالا کتا جو چور وغیرہ کی خبر دے -

*w. -fire* : پہرے کا الاو ؛ آگ جو رات کو کمپ وغیرہ میں جلائی جاتی ھے -

*w. -glass* : گھڑی کا شیشہ -

*w. -guard* : گھڑی کی زنجیر یا ڈوری -

*w. -key* : گھڑی کی چابی -

*w. -maker* : گھڑی ساز -

*watchman* : (۱) (اب شعر میں) پہرے والا؛ محافظ - (۲) چوکیدار -
*w.-night* : عبادت کی رات؛ سال کی آخری رات جسے منہوڈسٹ عیسائی عبادت میں گزارتے ہیں -
*w.-oil* : گھڑی کے پرزوں کے صاف کرنے کا تیل
*w.-pocket* : (۱) جیب گھڑی - (۲) گھڑی رکھنے کی تھیلی -
*w.-spring* : گھڑی کی کمانی -
*w.-stand* : چھوٹا سا ستون گھڑی آویزاں کرنے کے لئے؛ واچ اسٹینڈ؛ گھڑی ستون -
*w.-tower* : دیدبان؛ پہرے کا مینار -
*watchword* : (۱) (موجودہ معنی) لفظ یا الفاظ جن سے ایک جماعت کا نصب‌العین ظاہر ہو؛ اصولی قول - (۲) وہ مخصوص لفظ جس سے فوجی پہرے والے دوست دشمن میں تمیز کرتے ہیں؛ پرول؛ پلول -
**watchful** *a.* : چوکس؛ خبردار؛ ہوشیار -
**watchfully,** *a.* : ہوشیاری سے؛ خبرداری سے -
**watchfulness,** *n.* : چوکسی؛ ہوشیاری؛ خبرداری -
**Watch** *v.i. & t.* : (۱) (کسی خاص کام کے لئے) رات کو جاگنا؛ شب بیداری کرنا - (۲) (واقعات کا) رخ دیکھنا؛ نگاہ رکھنا؛ دیکھتے رہنا؛ خبردار رہنا؛ چوکس رہنا؛ ہوشیار رہنا؛ (موقع کے) انتظار میں رہنا - (۳) (کسی شخص کی) نگرانی کرنا؛ حرکات و سکنات پر نظر رکھنا - (۴) انتظار کرنا؛ منتظر رہنا -
*if you don't w. it* : (بول‌چال) اگر تم نے ہوشیاری سے کام نہ لیا -
*watched pot never boils* : انتظار میں وقت پہاڑ ہوجاتا ھے -
*w. one's time* : مناسب موقع کا انتظار کرنا -
**watcher,** *n.* : watch کا اسم فاعل؛ تیماردار -
**Water**(waw-), *n.* : (۱) پانی؛ آب؛ جل - (۲) کسی قسم کی رطوبت مثلاً پیشاب، پسینہ، آنسو وغیرہ - (۳) سمندر، دریا، جھیل تالاب وغیرہ - (۴) مد یا جزر (*high low w.*) - (۵) محلول؛ عرق - (۶) جواہرات خصوصاً الماس کی آبدار چمک - (۷) کسی کمپنی کے سرمائے میں ظاہری اضافہ جو نئے حصے جاری کرنے سے کیا جائے (جو اصل میں سرمایہ نہیں بلکہ قرض ہوتا ھے) -
*between wind & w.* : دیکھو Between -
*blue w.* : دیکھو Blue -
*brings the w., to one's mouth* : اسے دیکھہ کر منھہ میں پانی بھر آتا ھے -
*cast one's bread upon the ww.* : 'نیکی کر دریا میں ڈال' پر عمل کرنا؛ بغیر کسی معاوضے کی توقع کے نیکی کرنا -
*cup of cold w.* : کٹورا بھر ٹھنڈا پانی جو مہمان نوازی کی نشانی قرار دیا گیا ھے -
*drink the ww.* : صحت کی خاطر چشمہ گاہ (معدنی چشموں کی جگہ) میں جاکر رہنا -
*fire & w.* : (قدیم) بہ معنی ضروریات زندگی جو مردودان قانون (*outlaws*) کے لئے ممنوع ہیں -
*fish in troubled ww* : دیکھو Fish -
*fish out of w.* : جو ہے اور خلاف طبع ماحول میں ہو

*get into, be in, hot w.* : [عا]قبت اندیشی کی وجہ سے مشکلات [میں] گرفتار ہوجانا؛ مورد عتاب ہونا؛ لوگوں کو خفا کر دینا -
*go through fire and w.* : [ہر] طرح کی مشکلات کا مقابلہ کرنا -
*hard w* : [دی]کھو Hard
*high- w. mark* : [(۱)] انتہائی جزر کا نشان - (۲) منتہائے [عر]وج؛ ترقی کی آخری حد -
*hold w.* : [دی]کھو Hold -
*holy w.* : [دی]کھو Holy -
*in deep w. or ww.* : [پر]یشانیوں میں گھرا ہوا؛ مشکلات [میں] گرفتار -
*in low w.* : [خستہ] حالت میں خصوصاً مالی لحاظ سے -
*in smooth w.* : [...]م سے؛ اطمینان کی حالت میں؛ پریشانیوں [سے] نجات پائے ہوئے -
*keep one's head above w* : [(م]جازاً) کام چلانا؛ اپنا [...]ح چلانا؛ دیوالہ نہ ہونے دینا -
*lavender, rose, &c., -w.* : [...]تر، گلاب جل وغیرہ -
*low-w. mark* : [(۱)] انتہائی مد کا نشان - (۲) منتہائے [...]؛ تنزل کی آخری حد -
*make,pass w.* : [پی]شاب کرنا -
*mineral, w.* : [دیک]ھو Mineral -
*of the first w.* : [(۱)] اعلی درجے کا - (۲) بہت بڑا؛ زبردست -
*pour oil on the ww.* : [دی]کھو Pour -
*red w.* : [خو]ن آلود پیشاب -
*soft w.* : [دی]کھو soft -
*spend money, shed blood, like w.* : [...]یہ پانی کی طرح [...]؛ خون کی ندیاں بہا دینا -
*still ww. run deep* : [خام]وش آدمی بڑے گہرے ہوتے ہیں -
*strong ww.* : [(ق]دیم) کھینچی ہوئی شراب -
*table ww.* : [معد]نی پانی جو کھانے پر استعمال کے لیے [بوت]لوں میں بھرا رہتا ھے مثلاً سوڈا وغیرہ -
*The water poet* : [جا]ن ٹیلر شاعر (سال وفات سنہ ۱۶۵۳ ع) -
*the ww.* : [(ک]نایت) سمندر -
*throw cold w. on* : [کس]ی تحریک کی مخالفت کرکے اس کا [جو]ش ٹھنڈا کردینا یا اس کی ہنسی اڑانا -
*tread w.* : [کھڑ]ے پانی میں دونوں پاؤں باری باری سے [چلا]تے ہوئے قایم رہنا -
*turn on the w. works* : [(ع]امیانہ) آنسو بہانا؛ زار زار رونا -
*w.-anchor = drag-anchor* : [دی]کھو Drag
*w.-bailiff* : [بند]ر گاہ کا افسر چنگی -
*w.- bed* : [...] گدا؛ پانی سے بھرا ہوا تھیلے کی شکل کا بستر [جو]ں پر مریضوں کو لٹاتے ہیں -
*w.-bellows* : [...] دھونکنی؛ ایک آلہ جسے پانی میں رکھہ کر [دھو]نکتے ہیں -
*w. bewitched* : [...] ہلکی چائے یا پانی ملی شراب -
*w.- bird* : [...]آبی پرند -
*w.-biscuit* : [آٹے] اور پانی سے بنا ہوا پتلا سخت بسکٹ؛ [...] بسکٹ -
*w.-blister* : [...] -

*w.-boatman* : پن کھٹمل ؛ پانی کا ایک چھوٹا کیڑا -

*w.-borne* : (۱) بحری راستے سے لایا ہوا ( مال و اسباب ) - (۲) خراب پانی سے پھیلنے والی ( بیماری ) -

*w.-bottle* : پانی کی بوتل شیشے یا دھات کی -

*w.-brash* : ایک قسم کی بد ہضمی جس میں پانی کی قے ہوتی ہے -

*w.-breaker* : دیکھو Breaker -

*w.-buffalow* : ہندوستان کی بھینس -

*w.-carriage* : بحری راستے سے مال لے جانا -

*w.-carrier* : دیکھو Aquarius -

*w.-cart* : پانی کی گاڑی ؛ چھڑکاو گاڑی ' جس میں فروخت کے لیے یا سڑکوں پر آب پاشی کے لیے پانی بھرا ہوتا ہے -

*w.-chute* : تختوں کا اتار جسے بہتے ہوئے پانی کے ذریعہ سے پھسلواں بنا دیتے ہیں اور اس پر پھسلنے کا کھیل کرتے ہیں -

*w.-closet* : فلش کا طہارت خانہ ؛ بیت الخلا جسے پانی سے دھونے کا انتظام ہو -

*w.-colour* : (۱) آب رنگ ؛ پانی کے رنگ جو تیل کے بجائے پانی میں حل کیے جائیں - (۲) آب رنگ تصویر - (۳) آب رنگ مصوری -

*water-colourist, n.* : آب رنگ تصویروں کا مصور -

*w. compress* : دیکھو Compress (2) -

*watercourse* : نالا ؛ چشمہ -

*w.-cracker* : ایک قسم کا بسکٹ -

*watercress* : سلاد آبی ؛ دریائی پودا جو بطور سلاد کے استعمال کیا جاتا ہے -

*w.-cure* : علاج بالآب ؛ پانی کے ذریعے سے علاج -

*w.-drinker* : شراب سے محترز ؛ تارک شراب -

*waterfall* : آبشار -

*w.-finder* : پن جوتشی ؛ پن ڈالیا ؛ وہ شخص جو طلسمی چھڑی کی مدد سے یہ معلوم کرلیتا ہے کہ پانی کس مقام پر نکلے گا -

*waterfowl* : دریائی پرند خصوصاً جن کا شکار کھیلتے ہیں -

*w.-gas* : گیس جو پانی کو تحلیل کرکے اور کاربن ملاکر روشنی کرنے کے کام آتی ہے -

*w.-gate* : (۱) ( دریا نہر وغیرہ کے ) بند کا دروازہ - (۲) ( دربار میں ) داخلے کا دروازہ ؛ پھاٹک -

*w.-gauge* : حوض پیما ؛ شیشے کی نے جس سے پانی کی بلندی کا اندازہ کیا جاتا ہے ( حوض وغیرہ میں ) -

*w.-glass* : (۱) دریائی خوردبین ' پانی کے اندر کی چیزوں کے دیکھنے کا آلہ - (۲) ( سوڈیم کی ) ابرق کا محلول جو دیواروں کی نقاشی میں اور انڈوں کو محفوظ رکھنے میں کام آتا ہے -

*w.-hammer* : تصادم جو پانی کے نل میں ٹوٹی بند کرنے سے یا بھاپ کے نل میں تازہ بھاپ داخل کرنے سے پیدا ہوتا ہے -

*w.-hen* : دیکھو Moorhen -

*w.-hole* : گڑھا جس میں پانی بھرا ہو -

*w.-ice* : میٹھی برف ( شربت کو جماکر اور کسی چیز کی چاشنی دے کر بناتے ہیں ) -

*w.-inch* : آبی انچ ؛ مقدار آب جو چوبیس گھنٹے کے اندر ایک انچ کے نل سے کم سے کم دباؤ سے خارج ہوتی ہے -

*w.-jacket* : پانی کا ظرف جس میں مشین کا وہ حصہ رکھا جاتا ہے جسے ٹھنڈا رکھنا مقصود ہے -

*w.-joint* : ٹپکنے سے محفوظ ؛ بے رخنہ -

*w.-junket* : دیکھو Sandpiper - Sand =

*w.-laid* : تہری لڑوں کا ( رسا ) -

*w.-lens* : پن بھری دوربین ؛ ایک قسم کی دوربین جس میں پانی بھرا ہوتا ہے -

*w.-level* : (۱) سطح ؛ سطح آب ( حوض وغیرہ کی ) - (۲) ( ارضیات ) سطح سیرابی ؛ زمین کی وہ پرت جس کے نیچے تک ساری زمین سیراب ہو - (۳) پن گنیا ؛ نلی کی شکل کا لیول جس میں پانی بھرا ہوتا ہے اور اس سے سطح کی ہمواری کا اندازہ کیا جاتا ہے -

*w.-lily* : کنول ؛ نیلوفر -

*w.-line* : (۱) خط آب ؛ جہاز کے کنارے کا وہ خط جس کی حد تک پانی کی سطح جہاز کے کنارے چھوتی ہے - (۲) کاغذ کی اندرونی لکیر -

*light w.-line* : خالی جہاز کا خط آب -

*load-w.-line* : بھرے جہاز کا خط آب -

*waterlogged* : پانی بھری کشتی یا پانی سوکھی لکڑی جو بہ مشکل تیرتی ہے -

*w.-main* : آب رسانی کا بڑا نل ؛ صدر نل -

*waterman* : (۱) ملاح ؛ کشتی بان ( جو کرایہ پر کشتی چلاتا ہے ) - (۲) کھویا ؛ کشتی راں ؛ جو کشتی چلانے کا فن جانتا ہو -

*watermanship, n.* : کشتی چلانے کا فن ؛ کشتی رانی -

*watermark* : (۱) کاغذ کے اندرونی نشان جن میں بنانے والے کا نام ' کاغذ کی سائز وغیرہ لکھی ہوتی ہے - (۲) ( کاغذ پر ) اندرونی نشان ڈالنا -

*w.-meadow* : سیراب مرغزار ' جس میں پانی بھر کر زرخیز بناتے ہیں -

*w.-melon* : تربوز -

*w.-meter* : آب پیما ؛ میٹر ؛ پانی کی مقدار ناپنے کا آلہ -

*w.-mill* : پن چکی -

*w.-monkey* : ( تنگ اور لنبی گردن کی ) صراحی جو گرم ممالک میں پانی کے لیے استعمال کی جاتی ہے -

*w.-motor* : (۱) پن موٹر ؛ پانی کے دباؤ سے چلنے والا متحرک انجن - (۲) دولاب ؛ پن چرخی -

*w.-nymph* : سمندر کی پری ؛ جل پری -

*w. of life* : نور باطن ؛ روشن ضمیری -

*w. on the brain, knee &c.* : دماغ ' گھٹنے وغیرہ میں پانی بھر جانے کی بیماری ؛ جلندھر ( دماغ ' گھٹنے وغیرہ کا ) -

*w. ouzel* : دیکھو Ouzel -

*w.-pillar* : پن کھمبا ؛ پانی کا ستون جس سے ریل کا انجن پانی لیتا ہے -

*w.-pipe* : پانی کا نل -

*w.-plane* : (۱) سطح آب جو جہاز کے کنارے کو چھوتی ہے - (۲) دیکھو sea *sea-plane* -

*w.-plate* : دھری تہ کی تاب جس میں کھانا گرم رکھنے کے لیے گرم پانی رکھتے ہیں ؛ گرمابی تاب -

*w.-platter* : آبی کنول ؛ ایک قسم کا نیلوفر یا کنول جس کی پتیوں کے کنارے اوپر کو اٹھے رہتے ھیں -

*w.-polo* : پانی پولو ؛ ایک کھیل جو تیراک کھیلتے ھیں ' جس میں گیند کو ھاتھ سے اچھال کر گول تک لے جاتے ھیں -

*w.-power* : قوت آب ؛ پانی کی قوت جس سے مشین چلانے کا کام لیا جائے -

**waterproof**, *a.* : (۱) پن روک ؛ واٹر پروف : جس میں پانی اثر کر نہ آئے ' مثلاً کپڑا لباس وغیرہ - (۲) برساتی ؛ پن روک کوٹ - (۳) (کسی چیز کو) ربر وغیرہ کے ذریعے پن روک بنانا -

**waterproofer**, *n.* : پن روک چیزیں بنانے والا ؛ واٹر پروف بنانے والا -

*w.-ram* : پانی چڑھانے کی کل ؛ آب بردار -

*w.-rat* : دیکھو w. vole =

*w.-rate* : آبیانہ؛ پانی کا محصول -

*w.-sail* : سب سے نیچا بادبان ؛ بادبان جو سطح آب سے قریب ہوتا ھے -

*w.-seal* : مہر آب ؛ وہ پانی جو گیس کے نل میں منھ کے قریب ہوتا ھے تاکہ گیس خارج نہ ہوسکے -

*watershed* : فاصل آب؛ پن دھارا ؛ وہ خط جو مختلف دریاؤں کے طاس یا وادیوں کو ایک دوسرے سے جدا کرتا ھے -

*w.-shoot* : پرنالہ ؛ بدر رو یا نل جس میں مکان کا پانی خارج ہوتا ھے -

*waterside* : حاشیۂ آب؛ لب دریا -

*w.-skin* : مشکیزہ ؛ مشک -

*w.-soldier* : ایک دریائی پودا جس کے پھول سطح سے نکلے رہتے ھیں -

*w. souchet or souchy* : ایک قسم کی شوربے دار (پکی ہوئی) مچھلی -

*waterspout* : بخارات کا ستون سا جو سطح سمندر سے بادل تک اٹھتا نظر آتا ھے -

*w.-sprite* : دریائی پری یا بھوت -

*w.-supply* : (۱) آب رسانی ؛ پینے کا پانی پہنچانے کا انتظام- (۲) رسد آب؛ ذخیرہ آب؛ اس پانی کی مجموعی مقدار جو اس مقصد کے لیے جمع کی جائے -

*w.-table* : (۱) (عمارت) مسطح حاشیہ یا لگر (چھت یا دیوار میں پانی گرنے کے لیے) - (۲) سطح سیرابی؛ زمین کی وہ پرت جس کے نیچے تک ساری زمین پانی سے سیراب ہو -

*w.-tiger* : پان کے بعض کیڑوں کا پہل روپ -

*watertight* : پن روک ؛ جس میں پانی اثر نہ کرے (مثلاً جوتا وغیرہ) -

*watertight compartment* : علحدہ علحدہ خانے ' ان مسائل مضامین وغیرہ کے جو ایک دوسرے سے الگ ہیں ہوسکتے' مصنوعی طور پر تقسیم کیے ہوئے حصے -

*w.-tower* : ستون حوض' جس پر پانی کا حوض ہوتا ھے' تالاب وغیرہ کے کنارے تقسیم آب کے لیے بنا دیا جاتا ھے-

*w.-tube boiler* : نلی دار جوشدان' جس میں پانی نلیوں سے گزرتا ھے جو آگ یا گیس سے گرم رہتی ھیں -

*w.-vole* : وھے کی قسم کا جانور جو اکثر پانی میں رہتا ھے -

*w.-wag(g)on* : یکھو w-cart -

*is on the w.-wagon*: (امیانہ محاورہ جو امریکا سے نکلا ھے) راب سے پرھیز کرتا ھے ؛ تارک شراب ھے -

*w. wagtail* : ھولے کی قسم کی چتکبری چڑیا -

*w.-wave* : الوں کا خم جو ایک خاص ترکیب سے پانی کے یعے پیدا کرتے ھیں -

*w.-waving* : ی سے بالوں میں خم پیدا کرنے کا طریقہ -

*w.-way* : ) قابل جہاز رانی دریا وغیرہ - (۲) عرشۂ ہاز کے کنارے کی نالی -

*w.-wheel* : چرخی ' جو پانی سے چلتی ھے اور مشین کو لاتی ھے ؛ دولاب -

*overshot w.-wheel* : س پر پانی اوپر سے گزرتا ھے -

*undershot w.-wheel* : س میں پانی نیچے سے گزرتا ھے -

*w. wings* : کارک وغیرہ کے) ترنڈ جنھیں کندھے پر باندھ کر رنا سیکھتے ھیں -

*w.-witch* : *w.-finder*, (۱ - (۲) ایک قسم کا یائی پرند -

*w.-withe* : زائر غرب الہند کی انگور کی بیل جس کی اخیں اس قدر رسیلی ہوتی ھیں کہ ایک شاخ ٹوٹ جائے تو عرق تار بندھ جاتا ھے -

*ww. of forgetfulness* : ۱) موت - (۲) عالم فراموشی - (۳) دریائے فراموشی؛ عالم اسفل کا دریا جس کا پانی پینے سے اضی کے واقعات فراموش ہوجاتے ھیں -

*waterworks* : ۱) کارخانۂ آب رسانی - (۲) ایک قسم کا آتشی فوارہ -

*written in w.* : ش بر آب ؛ ناپائدار (مثلاً شہرت وغیرہ) -

**waterless**, *a.* : شک؛ بے آب -

**Water**, *v. t. & i.* : (۱) چھڑکاؤ کرنا (سڑک پر) - (۲) ب پاشی کرنا ؛ پانی دینا (پودوں کو) - (۳) پانی پلانا گھوڑے وغیرہ کو) ؛ پانی پینے کو جانا - (۴) پانی ملانا (دودھ غیرہ میں) - (۵) (آنکھوں میں) پانی آجانا - (۶) (منھ میں) نی بھر آنا - (۷) (جہاز و انجن وغیرہ کا) پانی لینا - (۸) کپڑے یں اندرونی لہریا بنانا جو روشنی میں رکھنے سے نظر آئے - (۹) اصلی سرمایہ میں اضافہ کیے بغیر جدید حصوں کے اجرا کے ریعے سے کمپنی کے سرمائے میں) ظاھری اضافہ کرنا -

*w. down* : قصے کو) ھلکا کرکے بیان کرنا ؛ ھولناک اجزا کو چھوڑ کر بیان کرنا -

*watering-cart* : چھڑکاؤ کی گاڑی -

*watering-place* : (۱) نالہ چشمہ وغیرہ جس میں مویشی انی پیتے ھیں- (۲) چشمہ گاہ؛ وہ مقام جہاں معدنی چشمے ہوں- (۳) ساحل سمندر کی سیر گاہ -

*watering-pot* : ودوں کو پانی دینے کا برتن -

**Waterbury**, *n.* : اٹر بری گھڑی؛ امریکا کی بنی ہوئی ستی جیبی گھڑی -

**Waterloo**, *n.* : (۱) جنگ واٹرلو جس میں نپولین کو شکست ہوئی- (۲) زبردست معرکہ ؛ زبردست شکست -

**Watery**, *a.* : (۱) (پکا ہوا کھانا) جس میں پانی بہت زیادہ ہو؛

ڈھب ڈھب- (۲) تر (ھونٹھ)- (۳)پرنم (آنکھیں)- (۴) پانی جیسا؛ بے حد پتلا - (۵) بودا ؛ پھسپھسا ؛ پھیکا ؛ بے مزہ ( فقرہ اسلوب بیان وغیرہ ) - (۶) جس سے بارش کے آثار ظاھر ھوں ؛ بارش کی خبر دینے والا ( *a w. moon, sky* ) -

**wateriness** *n.* : رطوبت؛ نمی؛ تری-

**Watt** (wot) *n.* : واٹ ؛ برقی قوت کا پیمانہ -

**wattmeter,** *n.* : واٹ پیما -

**Watteau** (woto or as F), *n.* : ووٹو؛ فرانس کے ایک مصور کا نام ھے (سال وفات سنہ ۱۷۲۱ ع) -

*W. back* : (عورتوں کے لباس کی) چوڑی پلیٹ کی کمر جس میں گلے سے نیچے تک ایک پلیٹ ھوتی ھے -

*W. bodice* : ووٹو بوڈس ؛ عورتوں کا سینہ بند یا اندر پہننے کی بنیان جس میں چوکھٹا کھلا گلا اور چنٹ دار آستینیں ھوتی ھیں -

**Wattle** (wo-) *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) ٹھاٹ ؛ ٹھاٹر ؛ ٹٹی ؛ جعفری؛ بانس یا درخت کی ٹہنیوں کاڈھانچا جو باڑ چھت یا دیوارکا کام دیتا ھے- (۲) ( واحد یا جمع ) بانس کی کھپچیاں یا درختوں کی ٹہنیاں ٹھاٹر بنانے کے لیے- (۳) اسٹریلیا کا کاشیا جس کی ٹٹیاں بنتی ھیں اور چھال چمڑا رنگنے کے کام آتی ھے ' اس کے پھول سنہرے ھوتے ھیں اور اسٹریلیا کا قومی نشان سمجھے جاتے ھیں - ( ۴ ) ( مقامی ) بید کی ٹٹی ( گھڑ دوڑ وغیرہ کی )- (۵) ٹھاٹ یا جعفری لگانا ؛ ٹٹی لگانا- (۶) ( ٹہنیوں وغیرہ سے ) ٹھاٹ بنانا ؛ گوتھنا -

*w. & daub* : ٹھاٹ جس پر مٹی کی استر کاری ھو -

**Wattle** ( wo-), *n.* : ( ۱ ) پیلو اور دوسرے پرندوں کا گلے کا لٹکا ھوا گوشت - (۲) ایک قسم کی مچھلی کے خار یا گل مچھے -

**wattled,** *a.* : (۱) جس کے گلے پر گوشت لٹکا ھو - (۲) گل مچھے دار -

**Waul,** *v. i.* : چیخنا ؛ میاؤں میاؤں کرنا ؛ بلی کی طرح بولنا یا چلانا -

**Wave,** *v. i.* & *t.* : (۱) ادھر ادھر ھلنا ؛ لہرانا ؛ لہلہانا - (۲) لہرانا ؛ ھلانا ؛ حرکت دینا ؛ گھمانا - (۳) ھاتھ کے اشارے سے حکم دینا ؛ ھاتھ سے آنے یا جانے کا اشارہ کرنا ؛ رخصت کرنے کے وقت ھاتھ ھلانا -

*w. aside* : ( بے جا مداخلت یا ناجائز کہہ کر ) خارج کر دینا -

*w. one's hand,* ( *to person* ) : ھاتھ سے اشارہ کرنا ؛ ھاتھ ھلانا ( خیر مقدم یا رخصت کے طور پر ) -

*w. sword* : تلوار گھمانا -

**Wave,** *n.* : (۱) لہر ؛ موج - (۲) موج ؛ ھوا پانی وغیرہ کے ذرات کا تموج جس سے حرارت روشنی آواز وغیرہ پیدا ھوتی ہے - (۳) لہر ؛ کسی اثر یا حالت یا جذبے کا عارضی طور پر بڑھ جانا ( مثلاً جوش ' خوش حالی' افسردگی وغیرہ) ( *a w. of enthusiasm* - *depression etc* ) (۴) لہردار خط یا خاکہ ؛ اونچی نیچی سطح؛ خم - (۵) لہردار ھونا - (۶) ھاتھ کا اشارہ؛ ھاتھ ھلانا -

*attack in ww.* : ( فوج کا ) لہریں لیتے ھوئے بڑھنا -

*heat, cold. -w.* : گرمی یا سردی کی لہر ؛ کسی خطے میں گرمی یا سردی کا یکا یک غیر معمولی طور پر بڑھ جانا -

*the ww. or w.* : ( شعر و خطابت ) پانی ؛ دریا -

*w. -length* : طول موج : حرارت' روشنی ' لاسلکی وغیرہ کی شعاعوں کی لمبائی -

**waveless,** *a.* : بے لہر ؛ بے موج ؛ ساکن -

**wavelet,** *n.* : چھوٹی سی موج -

**Waver,** *v. i.* : (۱) ( شاخ ) ادھر ادھر ھلنا ؛ جھولنا ؛ آنا جانا؛ ( چراغ یا روشنی کی لوکا ) تھرتھرانا ؛ جھلملانا - (۲) ( فوج کے ) پاؤں اکھڑنے لگنا ؛ تزلزل پیدا ھو جانا - (۳) پس و پیش میں ھونا ؛ حیص بیص میں ھونا ؛ عقیدے یا ارادے میں تزلزل پیدا ھونا ؛ ایمان وغیرہ ڈانواں ڈول ھو جانا ؛ پاؤں ڈگمگا جانا -

**waverer,** *n.* : پس و پیش کرنے والا ؛ ضعیف الارادہ ؛ غیر مستقل مزاج -

**waveringly,** *adv.* : (۱) تھر تھراتے ھوئے ؛ جھلملاتے ھوئے - (۲) پس و پیش کے ساتھ ؛ ڈانواں ڈول طریقے سے -

**Wavy,** *a.* : (۱) اونچا نیچا ؛ ابھرتا لچتا - (۲) لہردار؛ لہریا - (۳) پرشکن؛ پرخم ( زلف گیسو وغیرہ) -

**wavily,** *adv.* : ابھرتے لچتے ھوئے ؛ لہر دار طریقے سے ؛ پیچ و خم کے ساتھ -

**waviness,** *n.* : اونچا نیچا ھونا ؛ لہردار ھونا ؛ پرخم ھونا -

**Wavy, -ey,** *n.* : بحر شمالی کا سفید ھنس جس کے پروں کے کنارے سیاہ ھوتے ھیں -

**Wawl,** : دیکھو - Waul =

**Wax,** *n.* & *v. t.* : ( ۱ ) موم - (۲) شہد کی مکھی کےعلاوہ دوسرے کیڑوں کا موم ؛ موم سے مشابہ مادہ - (۳) موم کا ؛ مومی - (۴) موم چپڑنا ؛ موم ملنا ؛ موم کی تہ دینا ؛ موم ملانا (کسی چیز میں ) -

*cobblers'- w.* : موچیوں کا موم ؛ ایک طرح کی رال جس سے موچی ڈوری کو چکنا کرتے ھیں -

*ear- w.* : کان کا میل ؛ کھونٹ -

*mineral w.* : دیکھو - Ozocerite =

*mould one like w.* : موم کی طرح اپنے سانچے میں ڈھالنا ؛ اپنی مرضی کے مطابق کسی کی تربیت کرنا اور اس سے کام لینا -

*sealing- w.* : لاکھ کا مرکب جس سے مہر لگائی جاتی ھے -

*vegetable w.* : موم نباتی ؛ موم کی سی رطوبت جو بعض درختوں سے خارج ھوتی ھے -

*waxbill* : موم منقار ؛ چھوٹی چڑیوں کی اقسام جن کی چونچ نیم شفاف ھوتی ھے -

*w. candle* : موم بتی -

*w. -chandler* : مومچی ' موم بتی کا بنانے والا یا بیچنے والا -

*w. -cloth* : موم جامہ ( خصوصاً فرش کے لیے ) -

*w. doll* : (۱) موم کی گڑیا - (۲) موم کی پتلی؛ عورت جس میں ظاھری حسن ھو مگر معشوقیت نہ ھو -

*w. -insect* : ھر قسم کا موم بنانے والے کیڑے خصوصاً چینی موم جس سے اعلیٰ قسم کی شمعیں بنائی جاتی ھیں -

*w. -light* : موم بتی -

*w. -myrtle* : موم پودا ؛ ایک قسم کا پودا جس سے موم کا سا مادہ نکلتا ھے -

*w. -painting* : کاشی کاری ؛ ٹائل ( کھپروں ) یا اینٹوں پر گرم سانچوں سے داغ کر نقش و نگار بنانا -

*w. -palm* : جنوبی امریکا کا کھجور جس کے تنے پر موم کے سے مادے کی تہ جمی ہوتی ہے -

*w. -paper* : مومی کاغذ -

*w.-pink* : ایک باغی پودا -

*w. -pocket* : سوراخ جس سے شہد کی مکھی موم خارج کرتی ہے -

*w. -tree* : موم والا درخت' جس میں سے موم کا سا مادہ نکلتا ہے یا جس پر موم کی تہ جمتے ہیں -

*waxwing* : چڑیوں کی اقسام جن کے پروں کا سرا سرخ لاکھ کی طرح ہوتا ہے -

*waxwork* : موم کے پتلے بنانے کا کام ؛ مومی مجسمہ سازی -

**Wax**, *v. i.* : (۱) بڑھنا ( چاند کا ہلال سے بدر بننے تک ) - (۲) (قدیم یا شعر) ترقی کرنا ؛ نشو و نما پانا ؛ بڑھنا ؛ زیادہ ہونا ؛ اضافہ ہونا ( *w. fat, old, angry etc* ) - (۳) ہونا ؛ ہوجانا -

*w. & wane* : گھٹتے بڑھتے رہنا ؛ چڑھنا اترنا ؛ نشیب و فراز ہونا -

**Wax**, *n.* : ( عامیانہ ) غصہ ؛ خفگی کی حالت -

*is in, got into, put him in, a w.* : غصے میں ہے ؛ خفا ہو گیا ؛ خفا کردیا -

**Waxen**, *a.* : (۱) مومی ؛ موم کا بنا ہوا - (۲) موم کا سا - (۳) موم کی طرح شکل پذیر ؛ ہر سانچے میں ڈھل جانے والا ( *w. complexion* ) -

**Waxy**, *a.* : (۱) موم کی طرح شکل پذیر - (۲) موم کی طرح ہلکا زرد اور نیم شفاف - (۳) پلپلا ؛ جو خراب ہوکر نرم پڑگیا ہو- ( *w. liver* ) - (۴) ( عامیانہ ) خفا ؛ غصے میں ؛ تیز مزاج ؛ نازک مزاج -

**waxily**, *adv.* : (۱) موم کی طرح ؛ موم کی سی شکل پذیری سے ؛ زردی اور نیم شفافی کے ساتھ - (۲) پلپلے پن کے ساتھ -

**waxiness**, *n.* : (۱) موم کی سی شکل پذیری یا زردی اور نیم شفافی - (۲) پلپلا پن -

**Way**, *n.* : (۱) سڑک؛ راہ؛ راستہ - (۲) طور طریقہ ؛ ڈھنگ ؛ طرز ؛ انداز ؛ روش - (۳) ( کسی مقام کا ) راستہ ؛ سیدھا راستہ ؛ سب سے اچھا یا قریب کا راستہ - (۴) طریق عمل؛ تدبیر ؛ راہ - (۵) فاصلہ ؛ مسافت؛ دوری - (۶) گذرنے کا راستہ ؛ گذرنے کی جگہ ؛ صاف راستہ - (۷) اثنائے راہ ؛ اثنائے سفر ؛ حالت سفر - (۸) سمت؛ رخ؛ طرف ( *which w. is he looking* ) - (۹) دستور ؛ رواج ؛ کسی شخص کا خاص معمول ' طرز یا انداز - (۱۰) دائرۂ عمل؛ قسم؛ پیشہ؛ شغل ( *hunting is not, does not lie, or come or fall, in my w.,* - *things are in the stationary w.* ) (۱۱) قطع مسافت؛ آگے بڑھنا ؛ ترقی - (۱۲) رفتار ؛ تیزی - (۱۳) لحاظ ؛ اعتبار - (۱۴) حالت ؛ صورت ( *things are in a bad w.* ) - (۱۵) درجہ؛ حیثیت ( *is an author in a small w.* ) -

*a long w. off* : بہت دور -

*an out-of- the- w. corner* : (۱) وہ مقام یا گوشہ جہاں کوئی نہ جاتا ہو - (۲) دور دست ؛ دور افتادہ ؛ شاہراہ سے الگ ؛ غیر معروف گوشہ -

*any w.* : بہر صورت ' بہر حال -

*Appian, Latin, &c. w.* : اٹلی کی عظیم الشان قدیم

...سڑکیں -

*be in a w. or great w.* : ...ل چال ) پریشان ہونا ؛ ...طرب ہونا -

*be in the family w.* : ...ملہ -

*by the w.* : ... دوران سفر میں؛ اثنائے راہ میں - (۲) ضمناً ؛ ... ضمن میں - (۳) ہاں خوب یاد آیا ؛ اور ہاں ( ایک بات کے ... میں دوسری بات کہتے ہوئے ) -

*by w. of* : ...ئے ؛ بہ طور ( *carries a stick by w. of weap*... ) -

*by w. of London* : ...ی ہوکر؛ لندن کے راستے سے -

*clear the w.* : ... رستہ چھوڑ دینا ؛ رستے سے ہٹ جانا - ... ) رستہ صاف کردینا ؛ رستے سے رکاوٹوں کو دور کردینا -

*Committee of ww. & means* : ...منٹ کی مالی ...س جس کا کام مالی ذرائع کی توسیع و ترقی ہے -

*covered w.* : ... ) مسقف راستہ ؛ پٹا ہوا راستہ - ( ۲ ) ...ہ بندی ) دیواروں سے گھرا ہوا رستہ ؛ محصور راستہ -

*each w, both ww.* : ... ) دونوں صورتوں میں - ( ۲ ) ...ڑ دوڑ ) خواہ گھوڑا اول نمبر پر آئے یا دوسرے نمبر پر -

*find one's w.* : ... مقصود پر پہنچ جانا -

*furthest w. about is nearest w. home* : ...راست برو ...چہ دور است ؛ اچھا راستہ ہی سیدھا رستہ ہے -

*gather, lose w.* : ...یا سست ہونا -

*get thing out of the w.* : ...ھا چھڑانا ؛ ختم کردینا ؛ ...کر دینا -

*get, out of, in, the w.* : ...تہ چھوڑنا یا راستے سے ہٹ...نا؛ راستہ روکنا -

*give w.* : ...ھو - Give

*give w. of* : ...شتی کھینے والوں سے کہا جاتا ہے ) تیز چلاؤ -

*go one's w. or ww.* : ...ہ ہونا ؛ چل دینا -

*go, take, one's own w.* : ... راہ چلنا ؛ دوسروں کی ...ح کے خلاف اپنی رائے سے کام کرنا -

*go out of the or one's w. to be rude* : ...وجہ توہین ... ؛ خواہ مخواہ گستاخی سے پیش آنا -

*go the w. of all the earth, of all flesh, of natur*... ...ا -

*have it both ww.* : ...ھو - Both

*have one's own or one's w* : ...اپنا متصور حاصل کرنا؛ ... چاہا کرنا - (۲) اپنے حکم کی تعمیل کرانا ؛ اپنی بات منوانا -

*highway* : ...ھو - High

*in a w.* : ... ایک لحاظ سے - (۲) ایک حد تک؛ کسی حد تک -

*in one w.* : ... لحاظ سے -

*is a long way off perfection* : ...یل سے بہت دور ہے -

*is by w. of making an effort* : ...سمجھتا ہے یا ظاہر ... ہے کہ کوشش کر رہا ہے -

*is in the grocery w.* : ...ے کا پیشہ کرتا ہے -

*is nothing out of the w.* : ...ی غیر معمولی یا عجیب ... نہیں -

*is on the w.* : ...ا ہے ؛ جا رہا ہے ؛ راہ میں ہے -

*it is only his w.* : اس کا عام انداز ہے ( اس لیے برا نہیں ماننا چاہیے ) -

*lead the w.* : (۱) آگے چل کر رستہ بتانا - (۲) ( مجازاً ) رہنمائی یا قیادت کرنا -

*lion in the w.* : دیکھو Lion -

*live in a small w.* : دیکھو Small -

*lose one's or the w.* : بھٹک جانا ؛ رستہ بھول جانا ؛ بھٹک جانا -

*look the other w.* : آنکھ نہ ملانا ؛ کنی کاٹنا -

*make one's or one's own w.* : ترقی کرنا -

*make the best of one's w.* : جہاں تک ممکن ہو تیز چلنا -

*make w.* : دیکھو Make -

*milky w.* : دیکھو Milky -

*no w. inferior* : کسی لحاظ سے کم نہیں -

*over the w.* : دیکھو Over

*parting of the w.* : (۱) دو راہہ - (۲) ( مجازاً ) اہم فیصلے کا موقع -

*pave the w. for* : کسی تبدیلی کے لیے عوام کے دماغ کو پہلے سے تیار کرنا ؛ ( کسی واقعے کے لیے ) راہ ہموار کرنا -

*permanent w.* : ریل کی مستقل لائن -

*put one in the w. for* : (کسی کام کا ) موقع دینا ؛ موقع مہیا کرنا -

*put oneself out of the w.* : دوسرے کی خدمت کے لیے خود تکلیف اٹھانا -

*put person out of w.* : کسی شخص کو قید کردینا یا خفیہ طور پر مارڈالنا -

*right of w.* : دیکھو Right -

*ship is on, under w.* : جہاز چل رہا ہے -

*six - foot w.* : چھ فٹ کا فاصلہ ؛ دو ریلوے لائنوں کا درمیانی فاصلہ -

*stand, be, in the w. of* : (کسی کی) راہ میں حائل ہونا ؛ سد راہ ہونا -

*stand in the ancient ww.* : نئی چیزوں سے پرہیز کرنا ؛ پرانی چال چلنا -

*take one's w.* : راستہ لینا ؛ روانہ ہونا ( کسی مقام کو ) -

*the good old ww.* : پرانی چال ' قدیم دستور -

*the w. of the Cross* : حضرت عیسی کے صلیب گاہ تک جانے کی منازل جو مختلف تصویروں کی صورت میں گرجے کی مخصوص عبادتوں کے دوران میں دیکھنی پڑتی ہیں -

*the w. of the world* : دنیا کا دستور ؛ وہ بات جو عام طور پر رائج ہے اس لیے عیب میں داخل نہیں -

*W.-bill* : مال اور مسافروں کی فہرست -

*w.- board* : باریک پرت جو موٹی پرتوں کے بیچ میں ہوتی ہے -

*w. enough* : ( کشتی چلانے والوں سے) رک جاؤ -

*wayfarer* : رهرو؛ رہ گیر ؛ خصوصاً پا پیادہ چلنے والا -

*wayfaring* : راہ گیری -

*wayfaring-tree* : ایک سفید پھول کا درخت جو عموماً سڑک کے کنارے ہوتا ہے -

*waylay, v. t.* : گھات میں بیٹھنا ؛ رستے میں روکنا ( لوٹنے یا ملاقات کرنے کے لیے) -

*w. -leave* : استحقاق آمد و رفت جس کو مالکان مکان کرایہ پر حاصل کرتے ہیں -

*w. -shaft* : دخانی انجن کا متحرک بیلن یا دھرا -

*wayside* : (۱) لب راہ؛ سڑک کا کنارہ- (۲) سڑک کے کنارے کا-

*w.-worn* : راستہ کا تھکا ہوا ؛ درماندۂ سفر -

*ww. & means* : تدبیر و وسائل خصوصاً روپیے کے مہیا کرنے کے-

*went a little w.* : تھوڑی دور گیا -

*where there's a will there's a way* : ارادہ پکا ہو تو کوئی راہ نکل ہی آتی ہے -

**-ways**, *suf.* : لاحقہ جو حالت ' محل' سمت وغیرہ ظاہر کرتا ہے - *(lengthways, sideways, always)*

**Wayward**, *a.* : (۱) ضدی ؛ تلون مزاج ؛ من موجی ؛ عجیب حرکتیں کرنے والا - (۲) تلون کی (حرکت) -

**waywardly**, *adv.* : ضد یا تلون سے -

**waywardness**, *n.* : ضدی پن ؛ تلون مزاجی -

**Wayzgoose**, *n.* : چھاپے خانے کے ملازموں کا سالانہ جشن -

**We**, *pl. subject of I* : ہم (علاوہ جمع متکلم کے بادشاہ اپنے فرمان میں مصنف یا مدیر اخبار اپنے بے دستخطی مضامین میں استعمال کرتا ہے) -

**Weak**, *a.* : (۱) کمزور؛ بودا؛ آسانی سے ٹوٹنے والا- (۲) ناطاقت ؛ کمزور؛ بے قوت؛ ناتواں؛ بے بس - (۳) کم تعداد ؛ قلیل التعداد - (۴) ضعیف؛نحیف؛ کمزور (صحت کےاعتبار سے)؛ مقررہ معیار سےکم-(۵) اخلاقی قوت میں کمزور؛ کمزور طبیعت کا؛ کم زور ارادے کا ؛ بے ضبط - (۶) کمزوری کا؛ بودے پن کا؛ *(w. character, man)*- جس سے طبیعت یا ارادے کی کمزوری ظاہر ہو *(a w. surrender)*- (۷) منطق کے لحاظ سے کم زور؛ بودا ( استدلال ' شہادت وغیرہ ) - (۸) پتلا ؛ ہلکا ( محلول یا سیال شے کا مرکب ) - (۹) ( عبارت اسلوب بیان ) جو گتھا ہوا نہ ہو؛ پھسپھسا ؛ سست؛ ڈھیلا-(۱۰)(فعل) جس کے مشتقات حرف صحیح کے اضافے سے بنائے جاتے ہیں - *(w. tea, brandy-&-water, brine)*

*a w. crew* : کم تعداد عملۂ جہاز -

*a w. eleven* : کمزور ٹیم -

*person's w. side or point* : کمزوری ؛ کمزور پہلو؛ سیرت کا وہ پہلو جس پر تحریص کا اثر آسانی سے پڑسکے -

*the market was w.* : بازار مندا تھا -

*the weaker sex* : صنف نازک؛ عورت -

*w. constitution* : نحیف جثہ -

*w. demand* : مندی مانگ (بازار میں مال کی) -

*w. ending* : بے زور لفظ اکثر نظم بے قافیہ کے مصرعوں کے آخر میں آجاتا ہے مثلاً ( *if* ) -

*w. eyes, sight* : کمزور آنکھیں یا بصارت -

*w. hand* : (تاش میں) کمزور بازی -

*w. heart* : کمزور دل

*w. knees* : (مجازاً) پامردی کی کمی ؛ بودا پن؛ طبیعت یا ارادے کی کمزوری -

*w. mind, head* : ضعف عقلی؛ ضعف دماغ -

*w. stomach* : کم زور معدہ -
*w. vessel* : بودی کشتی - (مجازاً) ناقابل اعتبار شخص -
*w. voice* : کمزور آواز؛ نحیف آواز -
*weakest goes to wall* : دیکھو wall -
**weak-eyed, weak-sighted**, *aa.* : کمزور آنکھوں کا ؛ ضعیف البصر -
**weak-kneed**, *a* : - غیر ثابت قدم ؛ بودا ؛ کم زور ارادے کا -
**weak-minded, weak-headed** *aa.* : ضعیف العقل -
**weaken**, *v. t, & i.* : - (۱) کمزور کرنا ؛ بودا یا پھسپھسا کرنا - (۲) کمزور ہونا؛ قوت گھٹنا - (۳) کمزور پڑ نا؛ ارادے وغیرہ کا رفتہ رفتہ ڈانواں ڈول ہونا -
**weakish**, *a.* : کسی قدر کمزور -
**weakly**, *adv.* : کمزور طریقے سے -
**Weakling**, *n.* : (۱) جسمانی طاقت کے لحاظ سے کم زور آدمی؛ نحیف الجثہ؛ مریل آدمی - (۲) طبیعت یا ارادہ کا کمزور شخص؛ بودا آدمی ؛ بے ضبط آدمی -
**Weakly**, *a* : نحیف ؛ نقیہ ؛ کم زور ؛ دبلا پتلا -
**Weakness**, *n.* : - (۱) بودا پن؛ کمزوری؛ آسانی سے ٹوٹ سکنا - (۲) ناطاقتی ؛ ناتوانی ؛ بے بسی - (۳) کم تعدادی - (۴) صحت کی کمزوری ؛ ضعف ( بصارت ' قلب وغیرہ کا) - (۵) اخلاقی قوت کم ہونا؛ ارادے یا طبیعت کی کمزوری؛ بے ضبطی- (۶) ( دلیل وغیرہ کا ) بودا پن - (۷) پتلا یا ہلکا ہونا ( چائے وغیرہ) - (۸) پھسپھسا پن ؛ ڈھیلا پن ( عبارت کا) - (۹) عیب؛ نقص؛ کمزوری - (۱۰) ( کسی خاص ) تحریص سے بچنے کی قوت نہ ہونا - (۱۱) ( بے جا یا نا عاقبت اندیشانہ ) رغبت ؛ شوق ؛ محبت -
**Weal** *n.* : ( *w. & woe, for the public or general w.* ) خوش حالی؛ رفاہ؛ بہبودی -
**Weal** : دیکھو Wale -
**Weald** (we-), *n.*: ویلڈ؛ ایک علاقے کا نام ہے جس میں کنٹ' سرے' ہیمپشائر اور سسکس کے ضلعے شامل ہیں جہاں طبقات ارض کی اکثر دلچسپ خصوصیات پائی جاتی ہیں -
*w. -clay* : علاقہ ویلڈ کی چکنی مٹی ؛ ریتیلے پتھر یا لوہیا پتھر کی پرتیں جن میں متحجر اجزا بھی موجود ہیں -
**Wealden**, *a. & n.* : (۱) ویلڈ کا ؛ ویلڈ کا سا ( دیکھو اوپر کا لفظ ) - (۲) اولائٹ ( چونے کا پتھر ) اور کھریا کی پرتوں کی درمیانی پرت ؛ ویلڈ کی پرت -
**Wealth** , *n.* : (۱) ( قدیم ) فلاح ؛ خوش حالی - (۲) دولت ؛ مال ؛ دولتمندی ؛ تونگری ؛ امیری - (*in health & w.*) - (۳) کثرت ؛ فراوانی -
*a w. of illustration, wit, fruit* : مثال ' عقل ' پھل کی زیادتی یا کثرت -
*w. of words is not eloquence* : کثرت الفاظ سے زور بیان نہیں پیدا ہوتا -
**wealthily**, *adv.* : - دولتمندی کے ساتھ ؛ امیرانہ طریقے سے -
**wealthiness**, *n.* : امیری؛ دولتمندی؛ مالداری -
**wealthy**, *a.* : امیر ؛ دولتمند ؛ مال دار ؛ زردار -
**Wean**, *v. t.* : (۱) دردہ چھڑانا - (۲) بڑی مشکل سے چھڑانا ( عادت ) ؛ الگ کرنا ( صحبت سے ) -
**Wean**, *n.* : ( اسکاٹستان ) بچہ -
**Weanling**, *n.* : دردہ چھٹا بچہ ؛ وہ بچہ جس کا دودھ حال ہی میں چھڑایا گیا ہو -
**Weapon** (wepn), *n.* : (۱) ہتیار؛ آلہ جس سے حملہ کیا جائے - (۲) ذریعہ ؛ وہ چیز جس سے کسی شخص کا مقابلہ کرنے میں کام لیا جائے ؛ ہتیار ( مجازی معنی میں ) -
*irony is a double-edged w.* : طعن یا طنز وہ ہتیار ہے جس کی کاٹ دو طرفہ ہوتی ہے -
*tear is the woman's w.* : آنسو عورت کا ہتیار ہے -
**weaponless**, *a.* : نہتا ؛ بے ہتیار ؛ غیر مسلح -
**Wear**, *v. t. & i.* : (۱) پہننا؛ زیب تن کرنا؛ لگانا؛ پہنے ہونا؛ لگائے ہونا - (۲) گھس ڈالنا ؛ فرسودہ کردینا ؛ گھس کر مٹا دینا ؛ محو کردینا ؛ گھس جانا ؛ فرسودہ ہو جانا ؛ گھس کر مٹ جانا ؛ محو ہو جانا - (۳) خستہ کردینا ؛ تھکا دینا ؛ عاجز ہوجانا - (۴) چلنا ؛ کام دینا ؛ قابل استعمال رہنا - (۵) ( وقت کا ) رفتہ رفتہ گذارنا یا گذرنا - (۶) پیہم رگڑ سے ( سوراخ ) کردینا ؛ ( نالی وغیرہ ) بنا دینا -
*a wearing occupation, companion &c.* : تھکا دینے والا پیشہ ؛ اکتا دینے والا ساتھی -
*a worn or well-worn joke* : فرسودہ مذاق یا لطیفہ -
*clothes w. to one's shape* : کپڑے پرانے ہوکر جسم پر ٹھیک آجاتے ہیں -
*person wears well* : ابھی تک جوان معلوم ہوتا ہے -
*w. down opposition* : رفتہ رفتہ مخالفت کو دبا دیا یا ختم کر دیا -
*w. heart on sleeve* : دیکھو Heart -
*w. one's hair long, short* : لمبے یا چھوٹے بال رکھنا -
*w. one's years well* : کم سن معلوم ہونا -
*w. out* : - کثرت استعمال سے بالکل گھس ڈالنا ؛ گھس جانا -
*w. out one's welcome* : کثرت ملاقات سے بار ہوجانا -
*w. person or principle in one's heart* : کسی شخص یا اصول کا دلدادہ ہونا -
*w. the breeches* : بیوی کا شوہر پر حکومت کرنا -
*w. the crown* : بادشاہ یا شہید ہونا -
*w. the gown* : وکیل یا بیرسٹر ہونا -
*w. the sword* : سپاہی ہونا -
*w. the willow* : عاشق ناشاد ہونا -
*w. through the day* : کسی طرح دن کاٹنا -
*wearing-apparel* : پہننے کے کپڑے ؛ لباس -
*wearing-iron or plate* : رگڑ روک ؛ دھات کا ٹکڑا جو کسی سطح پر اسے رگڑ سے بچانے کے لیے لگا دیتے ہیں -
*won't w.* : ( یہ کپڑا ) زیادہ دن نہیں چلے گا ؛ ( یہ اثر ) زیادہ دن نہیں رہے گا -
*worn clothes* : استعمال شدہ کپڑے ؛ اترن -
*worn to a shadow with care* : ( جو فکر وغیرہ سے ) سوکھ کر کانٹا ہوگیا ہو ؛ گھل گیا ہو -
**wearable**, *a.* : پہننے کے قابل -

**wearer,** *n.* : پہننے والا

**Wear,** *n.* : (۱) استعمال ؛ پہننے کا عمل - (۲) لباس؛ پوشاک ؛ پہننے کی چیز - (۳) فرسودگی؛ نقصان جو گھسنے سے ہوتا ھے - (۴) پائداری؛ رگڑ برداشت کرنے کی قوت -

*foot-wear* : جوتے -

*in general w.* : عام طور پر رائج یا مستعمل -

*is the worse for w.* : استعمال سے خراب ہوگیا ھے -

*w. & tear* : گھس پس جانا ؛ فرسودگی جو امتداد زمانہ سے ہو -

**Wear,** *v. t. & i.* : (سکان یا پتوار کے اٹھانے سے) جہاز کو گھمانا ؛ جہاز کا گھومنا -

**Wear** (wer) : = Weir دیکھو -

**Weary,** *a. & v. t. & i.* : (۱) تھکا ہوا ؛ خستہ ؛ کسل مند ؛ افسردہ - (۲) اکتایا ہوا ؛ بیزار ؛ عاجز ؛ تنگ - (۳) اکتا دینے والا ؛ ناگوار ؛ جو دوبھر ہو جائے - (۴) اکتا دینا ؛ ناک میں دم کردینا ؛ بیزار کردینا؛ تنگ یا عاجز کردینا- (۵) (خصوصاً) (اسکاتستان) آرزو کرنا ؛ تمنا کرنا -

**weariless,** *a.* : (شاذ) نہ اکتانے والا -

**wearily,** *adv.* : کسل مندی کے ساتھہ ؛ افسردگی یا بیزاری کے ساتھہ -

**weariness,** *n.* : کسل ؛ خستگی ؛ ماندگی ؛ تکان ؛ افسردگی ؛ بیزاری -

**wearisome,** *a.* : اکتا دینے والا ؛ اجیرن ؛ بار خاطر ؛ تکلیف دہ ؛ ناگوار؛ دوبھر -

**wearisomely,** *adv.* : اکتا دینے والے طریقے سے ؛ ناگوار طریقے سے -

**wearisomeness,** *n.* : بار خاطر ہونا ؛ اجیرن ہونا؛ ناگواری-

**Weasand** (wez-), *n* : (قدیم) نرخرا ؛ گلا -

*slit one's w* : گلا کاٹنا

**Weasel,** (wezl), *n.* : نیولا ' راسو -

*catch a w. asleep* : کائیاں آدمی کو دھوکا دینا -

*w.-faced* : جس کا پتلا ترشا ہوا سا چہرہ ہو -

**Weather** (wedh-), *n. & a.* : (۱) آب و ہوا؛ موسم ؛ موسمی حالت ؛ رت ؛ فصل - (۲) (جہاز رانی) ہوا کے رخ کا ؛ اس رخ کا جدھر ہوا آتی ہو -

*April w.* : (۱) بدلتا ہوا موسم ؛ کبھی دھوپ اور کبھی بارش - (۲) (مجازاً) کبھی ہنسنا کبھی رونا -

*clerk of the w.* : - Clerk دیکھو

*fair, foul, dirty, fine, soft, w.-* : fair foul وغیرہ- دیکھو

*have one's w.-eye open* : چوکس رہنا ؛ ہشیار رہنا ؛ خبر دار رہنا -

*have the w. gage or gauge of* : - Gauge دیکھو

*King's or Queen's w.* : جشن یا تقریب کے وقت اچھا موسم-

*make good or bad w.* : (جہاز رانی) اچھا یا خراب موسم ہونا -

*under stress of w.* : ابر و باد کی وجہ سے؛ طوفان کی وجہ سے -

*w.-beaten* : (۱) طوفان دیدہ ؛ گرم و سرد چشیدہ - (۲) طوفان زدہ -

*w.-board* : (۱) پانی پھینکنے کا ڈھلواں تختہ جو دروازے کی جڑ میں لگا ہوتا ھے - (۲) دیوار میں آبریز تختے لگانا -

*w.-boarding, w.-boards* : تختوں کا سلسلہ ' جو دیوار میں ایک کے اوپر ایک پانی بہانے کی غرض سے لگا دیتے ہیں؛ آبریز تختے -

*w.-bound* : طوفان بند ؛ خراب موسم کی وجہ سے آگے بڑھنے سے مجبور -

*w.-box* : موسم کا صندوقچہ ' جس پر مرد عورت کی تصویریں ہوتی ہیں ایک بارش کا اور دوسری دھوپ کا اظہار کرتی ھے -

*w.-bureau* : دفتر تحقیق موسم -

*w.-chart* : نقشۂ موسم (کسی خطے کا) -

*weathercock* : (۱) (مرغ) باد نما - (۲) (مجازاً) ہوا کے رخ چلنے والا شخص ؛ تھالی کا بینگن -

*w.-contact or cross* : برقی روکا نساؤ جو تار برقی میں ایک تار سے دوسرے تار تک بارش کی وجہ سے پیدا ہوجاتا ھے -

*w.-forecast* : اندازۂ موسم ؛ موسمی پیشینگوئی جو اکثر اخباروں میں شایع ہوتی ھے -

*w.-glass* : باد پیما ؛ بیرومیٹر -

*w.-map* : = w.-chart - دیکھو

*w.-moulding* : آبریز سائبان ؛ چھجا جو پانی پھینکنے کے لیے دروازوں پر سے نکلا رہتا ھے -

*w.-proof* : جس پر موسمی تغیرات کا اثر نہ ہو -

*w.-prophet* : موسم گو ؛ موسم کے متعلق پیش گوئی کرنےوالا-

*w.-service* : تحقیق موسم یا مشاہدۂ موسم کا انتظام ؛ نظم رصد -

*w.-stain* : بارش (وغیرہ) کا دھبا (دیوار پر) -

*w.-station* : مقام رصد ؛ مرکز رصد -

*w.strip* : چمڑے یا لکڑی کی پٹی جو کھڑکی پر بارش وغیرہ سے بچنے کے لیے چڑھا دیتے ہیں -

*w.tiles* : کھپریل؛ کھپروں کا چھپر سا جس میں ایک کے اوپر ایک کھپرا رکھہ کر پانی بہنے کا انتظام کرتے ہیں -

*w.vane* : = weathercock دیکھو

*w.-wise* : موسم شناس ؛ جو موسم کا صحیح اندازہ کرسکے-

*w.-worn* : طوفان زدہ -

**weathermost,** *a.* : ہوا کے رخ پر سب سے دور کا -

**Weather,** *v. t. & i.* : (۱) (کسی چیز پر) موسمی تغیرات کا اثر پڑنے دینا - (۲) (ارضیات) (پتھروں یا چٹانوں کا) ہوا سے بد رنگ یا شکستہ کردینا یا ہوجانا - (۳) (جہاز کا ' راس وغیرہ کے) ہوا کے رخ پر آجانا ' اس رخ پر پہنچ جانا جدھر ہوا آتی ھے - (۴) (طوفان) جھیل جانا ؛ بچ کر نکل آنا ؛ (مجازاً) (مشکلات کا) مقابلہ کر کے کامیاب ہونا- (۵) (تختوں یا کھپروں کو) ایک کے اوپر ایک اس طرح رکھنا کہ پانی کے بہنے میں آسانی ہو ؛ (کھپروں سے) کھپریل چھانا ؛ (آبریز تختوں کو) کھپریل کی طرح لگانا -

**weathering,** *n.* : کھپریل کی سی ترتیب -

**Weatherly,** *a.* : (جہاز رانی) ہوا کا مقابلہ کرنے والا ؛ ہوا تاب ؛ جسے تیز ہوا کے مقابلے میں پہلو کی طرف ہٹنے کی ضرورت نہ ہو -

weatherliness, *n.* : ہوا تابی ؛ ہوا کا مقابلہ کرنا -

**Weave**, *v. t.* & *i.* & *n.* (wove, woven) : (۱) بننا؛ کپڑا بُننا ( ہاتھ یا مشین سے ) - (۲) گوندھنا ؛ گوتھنا - (۳) واقعات وغیرہ کو ) ترتیب دینا؛ ( قصے کی صورت میں ) کہانا؛ جزئیات کو قصے وغیرہ میں ) مرتب کرنا ( نظم ، کہانی وغیرہ ) - (۴) تیار کرنا ؛ گھڑنا ( سازش وغیرہ ) - (۵) بناوٹ ؛ بننے کا انداز یا ترتیب -

*wove(n) paper* : ایک قسم کا چکنا کاغذ جو جھنجری کے فریم میں بنتا ھے -

**Weaver**, *n.* : (۱) *weave* کا اسم فاعل - (۲) جولاھا؛ ندات؛ پارچہ باف ؛ نوربات - (۳) بیا ، ایک قسم کا پرند جو اپنا گھونسلا تھیلی کی شکل میں بن کر تیار کرتا ھے -

*w.'s knot* : بٹواں گرہ ؛ ایک قسم کی گرہ جو چھوٹی بڑی ڈوریوں کو جوڑنے کے لیے دیتے ھیں -

**Weazen** : دیکھو wizened -

**Web**, *n.* : (۱) پارچہ ؛ بافتہ ؛ بنا ھوا ٹکڑا - (۲) مکڑی کا جالا ؛ کسی اور جانور کا جالا - (۳) جھلی جو چمگادڑ یا آبی پرندوں کے پنجوں میں ھوتی ھے - (۴) ( تشریح ) نسیج کا سلسلہ ؛ نسیجہ - (۵) ( پر میں ) ریشوں کا سلسلہ جو ڈنڈی کے دونوں طرف ھوتا ھے ؛ ریشہ - (۶) ( طباعت ) کاغذ کا بڑا لپٹا ھوا تختہ ( جو اخبار چھاپنے میں کام آتا ھے )- (۷) ( مشین میں ) پتلا چپٹا پرزہ جو بڑے پرزوں کو جوڑتا ھے ؛ جوڑ پٹی -

*a. w. of lies* : دروغ بافیاں -

*w. eye* : جالا ؛ ظفرہ ؛ آنکھ کی ایک بیماری -

*web-eyed*, *a.* : جس کی آنکھ میں جالا ھو ؛ اظفر -

*w. fingers, -toes* : جھلی دار انگلیاں ( ھاتھ پیر کی ) -

**web-fingered, web-toed**, *aa.* : جھلی دار انگلیوں کا -

*w.-foot* : جھلی دار پنجہ -

**web-footed**, *a.* : جھلی دار پنجوں کا -

*w.-wheel* : (۱) تار پہیا ؛ پہیا جس میں بجائے دھروں کے تار ھوتے ھیں - (۲) ڈھلا ھوا پہیا جو پورا کا پورا ایک ھی میں ڈھلا ھو -

*w.-worm* : جالا بننے والے کیڑے جو پتیوں میں رھتے ھیں -

**webbed**, *a.* : جھلی دار پنجوں کا -

**Webbing**, *n.* : (۱) نواڑ - (۲) مغزی؛ زیادہ مضبوط اور نفیس کپڑے کا پتلا حاشیہ -

**Wed**, *v. t.* & *i.* : (۱) بیاہ کرنا ؛ عقد کرنا ؛ نکاح کرنا ؛ شادی کرنا - (۲) ( دوسرے کا ) نکاح پڑھانا یا نکاح کرنا ؛ بیاہ کردینا ؛ شادی کر دینا - (۳) ( مختلف صفات کا ) امتزاج کرنا ؛ ایک جگہ جمع کرنا -

*wedded* : (۱) منکوحہ؛ شادی شدہ- (۲) ازدواجی -

*wedded life, bliss* : ازدواجی زندگی ، مسرت وغیرہ -

*wedded pair* : میاں بیوی -

*wedded to* : اٹل طریقہ سے مخصوص اصولوں یا طریقوں پر جمے رھنا -

**Wedding**, *n.* : بیاہ ؛ نکاح ؛ عقد ؛ شادی -

*penny w.* : شادی جس میں مہمانوں سے چندہ لیا جائے -

*silver, golden, diamond w.* : ...کی پچیسویں ، پچاسویں ، ...ساٹھویں سالگرہ -

*w. breakfast* : ...کی دعوت جو عموماً نکاح کے بعد اور ...دلہن کے سفر عروسی پر روانہ ھونے سے پہلے ھوتی ھے -

*w.-cake* : ...کا کیک جو احباب و اعزہ میں تقسیم کیا ...ھے -

*w.-cards* : ...کے کارڈ ( جس پر دولہا دلہن کے نام چھپے ...ھیں اور شادی کی خبر دینے کے لیے احباب کو بھیجتے ھیں ) -

*w.-day* : ...شادی کا دن - (۲) شادی کی سالگرہ -

*w.-favour* : ...شادی ؛ سفید پتیوں کا گلاب نما پھول جس ...لوگ شادی کے موقع پر پہنتے ھیں

*w. garment* : ...ٹل ) کسی چیز میں شریک ھونے ...اھلیت -

*w.-ring* : ...کی انگوٹھی جو دلھن کو پہنائی جاتی ھے اور ...شدہ عورت کا نشان ھے -

**Wedge**, *n.* & *v. t.* : ...پچر ؛ پانہ ؛ پھانا ، فانہ - (۲) فانہ ...چیز ؛ گاؤ دم مثلث شکل یا چیز - (۳) ( شاذ ) پچر ٹھونکنا؛ ...ٹھونک کر چیرنا - (۴) دوسری چیزوں یا شخصوں کے بیچ ...ٹھونس دینا - (۵) پچر کی طرح چیرنا یا ادھر ادھر ھٹانا -

*thin end of the w.* : ...کسی چیز کا ) معمولی سا آغاز جو ...چل کر نہایت اھم نتائج پیدا کرنے والا ھو -

*w.-shaped* : ...نوکدار ، فانہ نما - (۲) حرف V کی شکل ...دو شاخہ -

*w.-tailed* : ...نما شئے کا ؛ نوکدار دم کا -

**wedgewise**, *adv.* : ...کی طرح ؛ پچر کی شکل میں -

**Wedgwood**, *n.* : ...چینی کے برتن ؛ شیشہ نما چینی کے برتن ...جس کا موجد جو شیا وجوڈ المتوفی سنہ ۱۷۹۵ تھا ) -

**Wedlock**, *n.* : ...واج ؛ حالت عقد -

*born in lawful w.* : ...لی ؛ نکاحی ( اولاد ) -

**Wednesday** ( wenz- ), *n.* : ...ار شنبہ ؛ بدھ -

**Wee**, *a.* : ...بچوں کی زبان یا اسکاتستان ) چھوٹا سا ؛ ننھا منا ؛ ...ڑا سا ؛ زرا سا -

**Weed**, *n.* & *v. t.* & *i.* : خس ...گھاس پات ؛ گھاس پھونس؛ خس ...خاشاک - (۲) ( بول چال ) سگار - (۳) ( *soothing w.* ) ...کو - (۴) سوکھا مریل گھوڑا یا آدمی - (۵) ( زمین کو ...نا ؛ خس و خاشاک سے پاک کرنا ؛ گھاس پھوس کھود کر ...کرنا - (۶) ( مجازاً ) نکمے اجزا یا اشخاص کو چھانٹ ...نا ؛ رندوانا ؛ کھدوانا ؛ چھانٹ دینا -

*ill ww. grow apace* : ...ے کی گھاس بڑی جلدی بڑھتی ھے ...جلدی بڑھنے والے بچے پر پھبتی ) -

*w.-grown* : ...اس پھونس سے بھرا ھوا ؛ پر خس و خاشاک -

**weeder**, *n.* : ...) نرانے والا - (۲) نرانے کا آلہ -

**weediness**, *n.* : ...خس و خاشاک ھونا -

**weedless**, *a.* : ...خس و خاشاک ؛ گھاس پھونس سے پاک -

**weedy**, *a.* : ...خس و خاشاک -

**Weeds**, *n. pl.* : ...ہ کا ماتمی لباس ؛ رنڈ سالا

**Week**, *n.* : ...) ھفتہ ( جو عموماً سنیچر کی آدھی رات سے شمار ...تا ھے ) - (۲) سات دن کی مدت ؛ ھفتہ- (۳) اتوار کے علاوہ

هفتے کے چھہ دن -

…ast of ww. : دیکھو Pentecost -

…riday,&c., w. : اگلے جمعے (وغیرہ) سے ایک هفتہ بعد یا پچھلے جمعے (وغیرہ) سے ایک هفتہ پہلے -

…oly w., passion w., easter w. : دیکھو Holy وغیرہ -

…nock one in to the middle of the next w. : دیکھو Knock -

…oday w. : آج سے ایک هفتہ بعد ؛ آج هی کے دن -

…o-morrow w. : کل سے ایک هفتہ بعد -

…w.-day : اتوار کے علاوہ کوئی دن -

…w.-end : (۱) ختم هفتہ ؛ پورا اتوار اور سنیچر اور دوشنبہ کا کچھہ حصہ - (۲) (فعل) ختم هفتہ گذارنے کے لیے کہیں جانا -

…w. of sundays or ww. : سات هفتے -

…esterday w. : کل سے ایک هفتہ پہلے -

…week-ender, n. : ختم هفتہ گذارنے والا ( کسی مقام پر ) -

…ekly, a. adv. & n. : (۱) هفتہ وار ؛ جو هفتے میں ایک بار واقع هو - (۲) آٹھویں دن ؛ هر هفتہ ؛ هفتے میں ایک بار - (۳) سات روز کا ؛ هفتے بھر کا - (۴) هفتہ وار اخبار -

…en, v. t. : (۱) (شعر) خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ رائے هونا - (۲) (کوئی چیز) ملنے کی توقع هونا -

…ep, v. i. & t. (wept) : (۱) رونا ؛ آنسو بہانا ؛ گریہ وزاری کرنا - (۲) ( کسی کو ) رونا ؛ ( کسی کا ) ماتم کرنا - (۳) قطرہ قطرہ ٹپکنا ؛ رسنا ؛ پسینہ وغیرہ نکلنا - (۴) درخت کی شاخوں کا نڈھال هونا ؛ جھکا هوا هونا -

…come home by Weeping Cross : اپنے کیے پر پچھتانا -

…w. away : رو کر گذار دینا (وقت) -

…w. oneself out : جی بھر کر رونا ؛ روکر دل کی بھڑاس نکالنا -

…w. out : روتے هوے کہنا -

…Weeping Cross : (تاریخ) صلیب جو سڑکوں پر جا بجا نصب هوتی تھی تاکہ مسافر اعتراف گناہ کرسکیں -

…weeping eczema : گیلا داد ؛ جس میں سے رطوبت خارج هوتی هے -

…weeping pipe : نل جس میں آهستہ آهستہ پانی ٹپکے ؛ رسنے والا نل -

…weeping willow : بید مجنوں -

…eeper, n. : (۱) رونے والا - (۲) نوحہ گر ؛ کرائے کا رونے والا جو جنازے کے ساتھہ هو - (۳) سیاہ کریپ کا پٹکا جو جنازے کے ساتھہ جانے والے اپنے هیٹ میں لپیٹتے هیں - (۴) بیوہ عورتوں کا سیاہ کریپ کا نقاب - (۵) جمع ) بیوہ عورتوں کے سفید کف -

…eever, n. : نشترمچھلی ؛ مچھلیوں کئی اقسام جن کی پشت پر نہایت تیز کانٹے هوتے هیں اور ان سے جو زخم لگتا هے وہ اکثر پک جاتا هے -

…eevil (-vl) n. : (۱) کرم دانہ ؛ سونڈ دار کیڑے جو غلہ پھل پتی وغیرہ پر بسر کرتے هیں - (۲) گھن وغیرہ -

weevilled, weevily, aa. : گھن لگا ؛ کیڑا لگا -

…eft, n. : (۱) بانا ؛ تار ( کپڑے کی بناوٹ کا ) - (۲) ( بیجا استعمال ) بنی هوئی چیز ؛ پارچہ -

…eft : دیکھو Waft -

…eigh, v. t. & i. & n. : (۱) ( ترازو وغیرہ سے ) وزن کرنا ؛ تولنا - (۲) هاتھہ میں لے کر تولنا ؛ وزن کا اندازہ کرنا - (۳) اپنے جسم کا وزن کرنا - (۴) جانچنا ؛ غور کرنا ؛ مقابلہ یا موازنہ کرنا ؛ وقت یا اهمیت کا اندازہ کرنا - (۵) وزن هونا ( weighs a ton ) - (۶) (مجازاً) وزن یا اهمیت هونا - (۷) اثر ڈالنا (the point that weighs with me) - (۸) (طبیعت پر) بوجھہ ڈالنا ( w. heavy upon ) - (۹) جھکا دینا ( بوجھہ سے ) - (۱۰) ( خود ) وزن میں بڑہ جانا ؛ ( دوسری چیز کا ) پلہ هلکا کر دینا - (۱۱) ( پانی کے اندر سے ) اٹھانا ؛ ترانا - (۱۲) تول ؛ تولنے کا طریقہ یا عمل -

under w. : under way کی خرابی ؛ دیکھو Way -

w. anchor : لنگر اٹھانا -

w.-beam : لوهے کا اٹھاؤ کانٹا جو چوکھٹے میں لگا هوتا هے -

w.-bridge : گاڑی کانٹا ؛ بیل گاڑی وغیرہ تولنے کی مشین -

w.-house : تول گھر ؛ سرکاری دفتر جہاں وزن کیا جاتا هے -

w. in : (۱) (جاکی کا ) گھڑ دوڑ کے قبل یا بعد اپنے وزن کا اندازہ کرنا - (۲) (مجازاً) پہنچنا (جلسے وغیرہ میں ) -

w. in argument &c. : دلیل وغیرہ سے پلہ جھکا دینا ؛ وزن کی دلیل پیش کرنا -

w.-lock : کشتی کانٹا ؛ کشتیوں کے تولنے کی مشین جو نہر کے بند میں لگی هوتی هے -

w. out : (۱) تول لینا - (۲) تول کر الگ کرنا ( کوئی خاص مقدار ) - (۳) تول کر حصے کرنا -

w. ship : ( شاذ ) ڈوبنے کے بعد جہاز کو پھر اوپر ترانا -

weighing-machine : تولنے کی مشین -

**Weighage, n. :** تولنے کی فیس ؛ تلائی -

**Weight, n. :** (۱) کشش ثقل ؛ ثقل ؛ وہ قوت جس سے اجرام سماوی مرکز ثقل کی طرف کھنچتے هیں (the w. of the planets) - (۲) وزن - (۳) وزن کا پیمانہ - (۴) وزنی چیز ؛ بھاری چیز ؛ وزن - (۵) بات ( تولنے کا ) - (۶) بوجھہ ؛ بار - (۷) (مجازاً) فکر ؛ ذمہ داری وغیرہ کا بوجھہ ؛ بار - (۸) اهمیت ؛ وقعت ؛ وزن ؛ اثر ؛ غلبہ -

dead w. : دیکھو Dead -

Troy, Avoirdupois, w. : انگریزی وزن کے مخصوص پیمانے -

w. of metal : گولوں کی مقدار جو جہاز کی توپ ایک فیر میں پھینکتی هے -

**weightless** *a.* : بے وزن ؛ کم وزن ؛ هلکا -

**Weight, v. t. :** (۱) ( کسی چیز کے ساتھہ ) وزن باندہ دینا یا لگا دینا ؛ ( کوئی چیز بھر کر ) وزنی کر دینا - (۲) بوجھہ لاد دینا (لغوی اور مجازی معنی میں ) - (۳) کپڑے کو ( دھات وغیرہ کا جز ملاکر ) وزنی کردینا ؛ دھات وغیرہ کا میل کرنا -

**Weighty, a. :** (۱) وزنی ؛ بھاری ؛ بوجھل - (۲) اهم ؛ وزنی ؛ وقیع ؛ گراں قدر - (۳) معقول ؛ محکم ؛ سنجیدہ ؛ وزنی ( دلیل وغیرہ ) - (۴) مقتدر ؛ با اثر ؛ اثر ڈالنے والا ؛ بھاری بھرکم ؛ متین ؛ باوقار -

**weightily**, *adv.* : متانت کے ساتھہ ؛ وقار کے ساتھہ -

**weightiness**, *n.* : (۱) وزنی هونا ؛ بھاری پن - (۲) اهمیت ؛ وقعت - (۳) سنجیدگی ؛ معقولیت - (۴) متانت ؛ وقار -

**Weir, wear** (*wer*) *n.* : (۱) بند ؛ جو سطح آب کو بلند کرنے کے لیے دریا کے درمیان میں بنایا جاتا هے - (۲) باڑ ؛ جو دریا میں

مچھلی پکڑنے کے لیے لگائی جاتی ھے -

**Weird** (*werd*), *n.* : ( اسکاتستان میں ) نصیب : تقدیر ؛ قسمت ؛ بھاگ -

*dree one's w.* : دیکھو Dree -

**Weird**, *a.* : (۱) تقدیر سے متعلق ؛ تقدیر کا - (۲) فوق الفطرۃ ؛ پر اسرار ؛ ھیبتناک - (۳) (بول چال) انوکھا ؛ نرالا ؛ عجیب ؛ دقیانوسی -

*the w. sisters* : (۱) قسمت کی دیویاں - (۲) جادو گرنیاں -

**weirdly**, *adv.* : ھیبت ناک یا پر اسرار طریقے سے؛ نرالے طریقے سے ؛ دقیانوسی وضع سے -

**weirdness**, *n.* : (۱) ھیبت ناک یا پر اسرار ھونا - (۲) انوکھا پن؛دقیانوسی وضع -

**Weismannism** (vis-), *n.* : (سائنس) وراثت کا ایک نظریہ -

**Welch**, *a.* : دیکھو welsh -

**Welch(er)**, *n.* : بعض رجمنٹوں کےناموں میں Welsh کی جگہ آتا ھے -

**Welcome**, *int., n., v. t. & a.* : (۱) اھلاً و سھلاً؛ خوش آمدید؛ مرحبا - (۲) خیر مقدم- (۳) خیر مقدم کہنا ؛ خوش آمدید کہنا؛ خوشی سے استقبال کرنا ؛ خوش ھونا ( خبر واقع وغیرہ سے ) - (۴) خوش مقدم ؛ ( مہمان ) جس کا خیر مقدم کیا جائے ؛ خوش گوار ؛ خوش آئند -

*bid one w.* : خیر مقدم کہنا -

*give warm w.* : (۱) پر جوش استقبال کرنا - (۲) زبردست مقابلہ کرنا -

*make one w.* : ( کسی سے ) اچھی طرح پیش آنا ؛ خاطر کرنا -

*wear out or outstay one's w.* : دیکھو Wear -

*w. as snow in harvest* : سخت ناگوار -

*you are w., or, w.* : ( بہ طور جملہ معترضہ ) شوق سے ؛ بغیر شکرئے کے اظہار کے -

*you are w. to* : آپ کو خوشی سے اس کی اجازت دیتا ھوں ؛ شوق سے ( یہ کام کیجئے یا یہ چیز لیجئے ) -

**welcomeness**, *n.* : خوش گواری ؛ خوش آیند ھونا -

**Weld**, *n.* : ایک پودا جس سے پہلے زرد رنگ نکالتے تھے -

**Weld**, *v. t. & i. & n.* : (۱) ( لوھے وغیرہ کے ٹکڑوں کو ) گرم کرکے اور کوٹ کریا دبا کر جوڑنا - (۲) ( لوھے کا ) گرم ھوکر جڑ جانا - (۳) (مجازاً) ربط پیدا کرنا ؛ جوڑنا ؛ ایک سلسلے میں مربوط کرنا - (۴) جوڑ ( جو لوھے کو گرم کرکے جوڑا جائے ) -

**weldability**, *n.* : گرم ھوکر جڑنے کی قابلیت -

**weldable**, *a.* : گرم ھوکر جڑنے والا -

**Welfare**, *n.* : خوش حالی ؛ فلاح ؛ بہبود؛ خیریت؛ (کسی شخص کی ) خیر و عافیت -

**Welk**, *v. i.* : ( قدیم ) مرجھانا ؛ پژ مردہ ھونا ؛ سوکھنا -

**Welkin**, *n.* : ( قدیم ) آسمان -

**Well**, *n.* : (۱) ( قدیم ؛ شعر ) چشمہ ؛ فوارہ ؛ ( مجازاً ) منبع ؛ سرچشمہ - (۲) کنواں ؛ چاہ - (۳) تیل کا کنواں - (۴) کنوئیں یا حوض کی شکل کی چیز (مثلاً مکان کے اندر زینے کا گردہ ؛ لفٹ کا گھر ؛ روشنی کا چوک ؛ عدالت کا کٹہرا ؛ دوات کا خانہ) -

*artesian w.* : دیکھو Artesian -

*w. -deck* : عرشہ ؛ جہاز کا کٹہرا -

*w. -dish* : ...دار قلب -

*w. -head* : ...مہ ؛ منبع -

*w. -room* : ...جس میں معدنی چشموں کا پانی فروخت ... ھے -

*w. -sinker* : ...کھودنے والا ؛ جس کا پیشہ کنواں ... ھو -

*w. -spring* : = w. -head -

**Well**, *v. i.* : ...چھوٹنا ؛ ابلنا ( جیسے فوارے سے پانی ) -

**Well**, *adv.* (*better*, *best*,) *pred. a.* (*better*, *best*) *a*... *a.* (*no comp.*) & *n.* : ...چھی طرح ؛ عمدگی سے ؛ ...طور پر؛ صحیح طور پر - (۲) پوری طرح ؛ نہایت احتیاط ... کافی طور پر ؛ بہ خوبی؛ صحیح معنوں میں - (۳) اچھائی ...تھ؛ تعریف کےساتھ ؛ مہربانی کے ساتھ؛ (*speak w. of*, ... ( *It may w.* ) آسانی سے ؛ غالباً - (۴) - *treat person*... ( *you may* ... (۵) بجا طور پر - *be that* ; *can w. man*... - (۶) تندرست ؛ اچھا - (۷) اچھا ؛ قابل اطمینان؛ ... مناسب - (۸) بھلائی ؛ بھلا ( *I wish him w.* ) - (۹) ...خاصی چیز -

*as w.* : ...ی ھے جیسا کہ ؛ بہتر یہ ھے کہ -

*as well* : ...نیز -

*come off w.* : ...رھنا ؛ اچھا رھنا؛ امتیاز حاصل کرنا -

*I stand w. with him* : ...ہ پر مہربان ھے -

*It is all very w.* : ...سب ٹھیک ھے -

*let w. alone* : ...معقولات ٹھیک نہیں-

*that is just as w.* : ... اچھا ھی ھے -

*w. advanced in years* : ...سیدہ

*w. and good* : ...اد ؛ بہت اچھا ھے -

*w. done! run!* : ...ھائے تحسین ) شاباش -

*w. enough* : ... اچھا خاصا -

*w. met* : ...ہ ملاقات کے موقع پر بولتے ھیں ) خوب ملے -

*w. on in life* : ...حال -

*wish I was w. out of it* : ...یں اس سے بچ نکلتا ؛ ...س سے جان چھوٹتی -

*you might as w. get up* : ...ھ بیٹھو -

**Well**, *int.* : ...) (۱) (حیرت کا ) ارے؛ ھائیں ؛ کیا خوب - ... اطمینان کا ) شکر ھے - (۳) (اعتراف کا) اچھا ؛ اچھا خیر - ...وتے ھوئے سلسلۂ گفتگو کا آغاز) ؛ ھاں بھئی؛ ھاں صاحب - ... مشروط اعتراف ) یوں سہی ؛ یہی سہی - (۶) ( استفہام ) ...بھئی ؟ ؛ کیوں صاحب ؟ ؛ اچھا پھر ؟ - (۷) ( صبر و ...) خیر -

**Well-** : ...بطلہ مرکب اسماء بنانے کے لیے - (۲) مرکب صفات ...بنانے کے لیے - (۳) مرکب صفات بنانے کے لیے -

*w. -being* : ...عافیت ؛ فلاح و بہبود -

*w. -doer, -doing* : ...عمال ؛ نیک ؛ نیک خصالی -

*w. -nigh* : ...ب ) تقریباً -

*w. -wisher* : ...خواہ ؛ بھی خواہ ؛ خیر خواہ ؛ ھوا خواہ -

*w. -advised* : ...دانہ و عاقلانہ ؛ مناسب ؛ معقول -

*w. aimed* : جچا تلا -
*w. -appointed* : (خصوصاً جہاز وغیرہ) تمام ضروری سامان سے آراستہ ؛ کیل کانٹے سے درست -
*w.-armed* : اچھی طرح مسلح -
*w. -attested* : باضابطہ ؛ مصدقہ -
*w. authenticated* : بہت مستند -
*w. -balanced* : سلیم ؛ سنجیدہ ؛ معقول ( خصوصاً طبیعت ) -
*w. -behaved* : مہذب ؛ باتمیز ؛ خوش تمیز -
*w.-beloved* : محبوب -
*w. -born* : عالی خاندان ؛ عالی نسب -
*w.-bred* : (۱) تربیت یافتہ ؛ شائستہ - (۲) اچھی نسل کا ( گھوڑا وغیرہ ) -
*w. chosen* : چیدہ ؛ منتخب ( خصوصاً الفاظ وغیرہ ) -
*w.-conditioned* : خوش مزاج -
*w.-conducted* : (۱) نیک چلن - (۲) باتمیز ؛ تمیز دار -
*w.-connected* : عالی سلسلہ ؛ جس کا تعلق یا رشتہ داری بڑے آدمیوں سے ہو -
*w.-contented* : بالکل قانع -
*w. contested* : جس میں شدید مقابلہ یا کشمکش ہو ؛ زور کا -
*w.- defined* : پوری طرح متعین ؛ بالکل واضح -
*w.-dined* : عمدہ ڈنر کھائے ہوئے -
*w.-directed* : سیدھا ؛ تاک کر مارا ہوا -
*w.-disposed* : (۱) مہربان ( کسی شخص پر ) - (۲) نیک طبیعت ؛ نیک مزاج -
*w. done* : اچھی طرح پکا ہوا ( گوشت ) -
*w. dressed* : خوش پوشاک ؛ خوش لباس -
*w. drilled* : منضبط ؛ تربیت یافتہ -
*w. earned* : حلال ؛ جو جائز طور پر حاصل کیا جائے -
*w. educated* : اعلیٰ تعلیم یافتہ -
*w.-favoured* : حسین ؛ خوبصورت -
*w. fed* : کھا پی کر موٹا -
*w. fought* : اچھی طرح لڑا ہوا ( معرکہ ) -
*w. found* : دیکھو = *w. appointed*
*w. founded* : صحیح ؛ مبنی بر واقعہ ( شبہ خیال وغیرہ ) -
*w. furnished* : آراستہ -
*w.-graced* : خوش ادا ؛ دلکش -
*w. grounded* : (۱) صحیح ؛ مبنی بر واقعہ - (۲) جس کی ابتدائی تعلیم اچھی ہو ؛ جس کی بنیاد مضبوط ہو
*w.-informed* : وسیع معلومات رکھنے والا ؛ باخبر -
*w.-intentioned* : (۱) نیک نیت - (۲) نیک نیتی کا -
*w.-judged* : صائب ؛ (رائے) معقول ؛ مناسب ؛ برمحل ( تدبیر ) -
*w.-knit* : گتھا ہوا ؛ مضبوط ( خصوصاً جسم ) -
*w.-liking* : آسودہ صورت ؛ آسودہ حال -
*w.-looking* : خوبصورت ؛ خوش نما -
*w. loved* : محبوب -
*w. made* : سڈول ؛ خوش قطع -
*w.-mannered* : خوش تمیز ؛ مہذب ؛ شائستہ -
*w. marked* : نمایاں ؛ واضح -

*w.-meaning* : (۱) نیک نیت - (۲) نیک نیتی کا -
*w. meant* : نیک نیتی کا -
*w. off*, *w.-off* : (۱) اچھی حالت میں - (۲) خوش حال ؛ کھاتا پیتا -
*w. oiled* : چکنی چپڑی ؛ خوشامد کی -
*w. ordered* : باترتیب -
*w. paid* : (۱) معقول تنخواہ یا اجرت پانے والا - (۲) معقول تنخواہ یا اجرت کا
*w. painted* : نقش و نگار سے آراستہ -
*w. pleased* : نہایت خوش -
*w.-pleasing* : خوشگوار ؛ دل خوش کن -
*w.-proportioned* . مناسب ؛ سڈول -
*w.-read* : (۱) وسیع المطالعہ - (۲) ماہر ؛ فاضل ( کسی خاص فن میں ) -
*w. remembered* : جو اچھی طرح یاد ہو -
*w.-reputed* : نیک نام -
*w.-rounded* : (۱) موٹا تازہ ؛ گول مٹول ؛ سڈول - (۲) سانچے میں ڈھلا ہوا ( جملہ ، عبارت ) -
*w.-seeming* : بظاہر قابل اطمینان ، دیکھنے میں اچھا -
*w.-seen* : ( قدیم ) ماہر ؛ دستگاہ رکھنے والا -
*w. set* : گتھا ہوا ؛ مضبوط ( خصوصاً جسم ) -
*w. sifted* : اچھی طرح جانچا ہوا ؛ جس کی خوب چھان بین ہوئی ہو -
*w. spent* : جو صحیح مصرف میں آیا ہو ؛ کارآمد -
*w.-spoken* : (۱) خوش تلفظ ؛ نستعلیق گفتگو کرنے والا - (۲) شیریں زبان ؛ شائستگی اور نرمی سے باتیں کرنے والا -
*w.-timbered* : جس میں شہتیر اچھی طرح لگے ہوں -
*w. timed* : برمحل ؛ موقع کی ؛ مناسب موقع -
*w. trained* : منجھا ہوا ، تربیت یافتہ ؛ سیکھا سکھایا -
*w.-tried* : آزمودہ ؛ مجرب ؛ آزمایا ہوا -
*w.-trodden* : جہاں بکثرت آمد و رفت ہو ؛ پامال -
*w. tuned* : ہم آہنگ ( باجا ) -
*w. turned* : پاکیزہ ؛ عمدہ ( فقرہ ، شعر ) -
*w.-worn* : ( مجازاً ) پیش پا افتادہ ؛ فرسودہ ؛ پامال -
*w.-to-do* : خوش حال ؛ مرفہ الحال ؛ خاصا دولتمند -

**Welladay, -away,** *int.* : ( نجائیہ ؛ قدیم ؛ اب مزاحاً استعمال ہوتا ہے ) ہائے افسوس ؛ ہائے ہائے -

**Wellingtonia,** *n.* : ولنگٹونیا ؛ کیلفورنیا کا ایک اونچا مخروط پھل کا درخت جو ڈیوک آف ویلنگٹن کے نام سے موسوم ہے -

**Wellingtons,** *n. pl.* : گھٹنوں تک کے بوٹ-

**Welsh** ( & see Welch ), *a.* & *n.* : ویلس سے متعلق ؛ ویلس کا ؛ ویلس کا باشندہ -

*welshman, -woman* : ویلس کا رہنے والا ؛ ویلس کی رہنے والی -
*w. mutton* : ویلس کی چھوٹی پہاڑی بکری کا گوشت -
*w. rabbit, or rarebit* : توس کے ساتھ پکا ہوا پنیر -

**Welsh, welch,** *v.t.* & *i.* : بازی کا روپیہ ادا کیے بغیر کھڑ دوڑ سے بھاگ جانا -

**welsher, welcher,** *n.* : بازی کا روپیہ ادا کیے بغیر بھاگ

جانے والا -

**Welt,** *n.* & *v.t.* : (۱) چمڑے کی گوٹ یا مغزی جو جوتے کی ایڑی اور پنجے کے چاروں طرف اسے تلوے سے جوڑنے کی غرض سے سی جاتی ھے - (۲) بدھی ؛ برت ؛ نشان جو کوڑے وغیرہ سے جسم پر پڑ جاتا ھے - (۳) چمڑے کی مغزی لگانا - (۴) بدھیاں ڈال دینا ؛ کوڑے لگانا ؛ پیٹنا -

*well* (v-) *n.* : ( جرمن لفظ ) دنیا -

*w.-politik* : سیاست عالم ؛ عالمگیر سیاست ؛ بڑے پیمانے کی خارجی پالسی -

*w. -schmerz* : غم روزگار ؛ الم روزگار -

*weltanschauung* : فلسفیانہ عقیدہ جو کوئی شخص کائنات کے متعلق رکھتا ھے ؛ تصور کائنات -

**Welter** *v. i.* & *n.* : (۱) لوٹنا ؛ ( خون وغیرہ میں ) لتھڑنا - (۲) گڑبڑ ؛ افرا تفری ؛ ابتری ؛ گڈمڈ ؛ خلط ملط -

**Welter,** *n.* : (*w. race, cup, hand, stakes etc.*) : (۱) بھاری جسم کا سوار ( اب اس معنی میں شاذ ھے ) - (۲) بھاری سواروں کی ( دوڑ وغیرہ ) - (۳) بھاری سواروں کی دوڑ - (۴) ( بول چال ) بھاری چوٹ ؛ بڑا سا آدمی ؛ بڑی چیز -

*w.-weight* : (۱) بھاری سوار - (۲) وہ بوجھ جو سوار کے علاوہ گھوڑے کی مشق کے لیے لے کر دوڑتے ھیں - (۳) بھاری جسم کا گھونسے باز (*boxer*) -

**Wen,** *n.* : (۱) گومڑی ( جو سر وغیرہ میں ھو ) - (۲) گیینگھا - (۳) (مجازاً) بہت ھی بڑا یا گنجان آبادی کا شہر ؛ غدار شہر -

*the great w.* : لندن -

**Wench**(-tsh)*n.* & *v. i.* (۱) چھوکری ( لونڈیوں یا دیہاتی لڑکیوں کرارو چھیز میں ھر قسم کی لڑکیوں کو کہتے ھیں ) - (۲) قحبہ ؛ فاحشہ عورت ؛ بازاری عورت - (۳) (مرد کا) عیاشی کرنا ؛ زانی ھونا ؛ زنا کا عادی ھونا -

**wencher,** *n.* : زانی ؛ زناکار ؛ عیاش -

**Wend,** *v. t.* & *i.* : (۱) اٹھانا ( قدم ) ؛ لینا (راہ) - (۲) (قدیم) جانا -

**Wend,** *n.* : شمالی مشرقی جرمنی کی ایک قوم کا نام ھے جو اب جرمن شاھنشاھی میں جذب ھوگئی ھے -

**Wensleydale,** *n.* : پنیر کی ایک قسم -

**Went** : دیکھو Go -

**Wentletrap,** *n.* : ایک قسم کی صدف ماھی جس کا خول نہایت پیچدار ھوتا ھے -

**Wept** : دیکھو Weep -

**Were** : دیکھو Be -

**Werewolf, werw-,** *n.* (mythol.) : ( ادب الخوام ) انسان جو بھیڑیا بن گیا ھو ؛ بیزمانس -

**Wert** : دیکھو Be -

**Wertherism** (varter-), *n.* : ورتر کی سی جذبات پرستی ؛ بے حد مرض جو گوئٹے نے ( *Sorrows of Werther* ) میں ورتر کی طرف منسوب کی ھے -

**Wesleyan** (wezle-, & esp. among w., Wesli-) *a.* &*n.* : ویزلی فرقے کا ؛ ویسلی فرقے کا (پیرو) (جان ویزلی المتوفی سنہ ۱۷۹۱ ع کے قائم کردہ مذھبی فرقہ کا پیرو) -

**Wesleyanism,** *n.* : ویزلی یا ویسلی عقیدہ -

**West,** *adv. n.* & *a.* ( abbr W. ) : (۱) پچھم کی طرف ؛ مغرب کی طرف - (۲) مغرب ؛ پچھم - (۳) مغربی امریکا ؛ ریاستہائے متحدہ کا وہ حصہ جو ابتدائی ریاستوں کے آگے ھے یا "مسی سپی" کے پچھم میں واقع ھے - (۴) انگلستان ؛ اسکاٹ لینڈ ؛ آئرلینڈ یا یورپ کا مغربی حصہ - (۵) مغرب ؛ دنیا کا مغربی حصہ ؛ یورپ و امریکا - (۶) کسی ملک کا مغربی حصہ - (۷) پچھوا ( ھوا ) - (۸) مغربی ؛ جو مغرب کی طرف واقع ھو - (۹) پچھم سے آنے والی ؛ پچھوا (ھوا) -

*due w.* : دیکھو Due -

*Empire of the W., western Empire* :- دیکھو Western

*lies &c. east and west* : مشرق اور مغرب کے بیچ کے خط پر واقع ھے -

*w. by north or south* : دیکھو By -

*w. central* : -(W. C. مخفف ) لندن کے ڈاک خانے کا علاقہ

*w. country* : انگلستان کا وہ حصہ جو ساؤتھ ایمپٹن اور سیورن کے درمیانی خط کے پچھم واقع ھے -

*w. -country Man* : مغربی حصۂ ملک کا رھنے والا -

*w. - country* : مغربی حصۂ ملک کا -

*W. End* : ویسٹ اینڈ ؛ لندن کا مغربی حصہ جس میں امراء رھتے ھیں -

*W. -end* : لندن کے ویسٹ اینڈ کا

*W. Indies* : دیکھو Indies

*w. longitude* : مغربی خط طول البلد -

*w.-north -w.* : مغرب اور شمال مغرب کے درمیان -

*w. -northwestern* : مغرب اور شمال مغرب کے درمیان کا -

*w. of* : کسی مقام کے) مغرب میں ؛ پچھم میں -

*w. -south -w.,* : مغرب اور جنوب مغرب کے درمیان -

**westward,** *adv. n.* & *a.* : }
**westwards,** *adv.* & *n.* : } (۱) بجانب غرب ؛ پچھم کی طرف - (۲) مغربی سمت -

**Westering,** *a.* & *part.* : مائل بہ غرب ( عموماً آفتاب کے لیے مستعمل ھے ) -

**Westerly,** *a.* & *adv.* : (۱) (شاذ) مغربی - (۲) مغرب کا ؛ پچھم کا ( رخ ) - (۳) پچھوا ( ھوا ) -

**Western,** *a.* & *n.* : (۱) مغربی ؛ مغرب کا ؛ مغرب کا رھنے والا ؛ مغرب میں واقع - (۲) دنیا کے مغربی حصے کا ؛ یورپ اور امریکا کا ؛ مغربی - (۳) ( شاذ ) پچھوا ( ھوا ) - (۴) مغرب کا رھنے والا (خصوصاً امریکا کی مغربی ریاستوں کا ) - (۵) وہ فلم جس میں امریکا کی مغربی ریاستوں کی زندگی دکھائی گئی ھو -

*W. Empire, Eastern Empire* : دو حصے جن میں سلطنت روما کو تھیوڈوسیس نے سنہ ۳۹۵ ع میں تقسیم کیا تھا - مغربی سلطنت کا پایۂ تخت شہر روما اور مشرقی سلطنت کا قسطنطنیہ تھا -

*W. or Latin Church* : مغربی کلیسا ؛ رومی کلیسا ( یونانی کے مقابلے میں ) -

**Westerner,** *n.* : (۱) مغرب کا رھنے والا ( خصوصاً امریکا کی مغربی ریاستوں کا ) - (۲) مغربی محاذ پر فوجوں کے اجتماع کا حامی ( جنگ عظیم کے زمانے میں ) -

**Westernize,** *v. t.* : مغربی رنگ میں رنگنا ( مشرقی ممالک یا

(۴) ختم کرنا -

*w.-up* : خاتمہ -

*w. up company* : تجارتی کمپنی کو توڑ دینا ' بند کردینا ' تصفیہ حساب کردینا -

*winding-sheet* : کفن -

*winding staircase* : چکر دار زینہ -

**winder**, *n.* : (۱) لپیٹنے والا - (۲) ڈور یا دھاگا لپیٹنے کی چرخی -

**windingly**, *adv.* : پیچ و خم کے ساتھہ -

**winding-up**, *n.* : (۱) ختم کردینا یا ہونا ؛ خاتمہ - (۲) تجارتی کمپنی کا تصفیۂ حساب یعنی بند ہونا -

**windage** (-ij), *n.* : ہوا کا فرق؛ وہ فرق جو بندوق کی نالی اور گولی کے قطر میں ہوتا ہے یا وہ فرق جو ہوا کی وجہ سے گولی کے رخ میں ہو جاتا ہے -

**Windlass**, *n.* & *v. t.* : (۱) آھنچھ ؛ بوجھہ اٹھانے کی چرخی - (۲) آھنچھ سے اٹھانا یا کھینچنا -

**Windlestraw**, *n.* : ایک قسم کا بھوسا -

**Window** (-o), *n.* : کھڑکی ؛ دریچھ؛ غرفہ -

*bay, casement, dormer, French, lattice, oriel, sash w.* : دیکھو Bay وغیرہ -

*blank, blind, false w.* : دریچہ نما طاق -

*bow window* : دیکھو حرف *Bow* -

*have all one's goods in the w.* : اوچھا ہونا ؛ سطحی طبیعت کا ہونا -

*w.-box* : (۱) *sash- w.* کا سلائیڈ - (۲) صندوق نما گملا جو کھڑکی کے داسے پر رکھا جاتا ہے -

*w.-dressing* : (۱) (دوکان کی) کھڑکی میں چیزیں سجانے کا سلیقہ - (۲) (مجازاً) چیزوں کی پر فریب نمائش -

*w.-shopping* : دوکانوں کی کھڑکیوں میں چیزوں کو دیکھنا -

**windowed**, *a.* : کھڑکی والا -

**windowless**, *a.* : بے کھڑکی کا -

**Windsor** ( -nzer ), *n.* : ونڈسر؛ انگلستان کا ایک قصبہ -

*brown W. soap* : ایک قسم کا خوشبودار صابن -

*House of W.* : خاندان ونڈسر ؛ انگلستان کے شاہی خاندان کا لقب سنہ ۱۹۱۷ ع میں اختیار کیا گیا -

*W. chair* : ونڈسر کرسی ؛ ساری لکڑی کی بنی ہوئی کرسی جس میں خمدار تکیہ ہوتا ہے -

*W. uniform* : سرخ کالر کا نیلا کوٹ جس کو انگلستان کا خاندان شاہی پہنتا ہے اور دوسرے بھی خاص اجازت سے پہن سکتے ہیں -

**Windy**, *a.* : (۱) جہاں تیز ہوا چلتی ہو ( *w. hill-top* ) - (۲) تیز ہوا کا ؛ جھکڑ کا ( *w. day* ) - (۳) لفاظ ( مقرر ) ؛ محض لفاظی کی' معنی سے خالی' الفاظ سے بھری ( تقریر ) - (۴) بادی ؛ ریاح پیدا کرنے والا ؛ ریاح سے بھرا - (۵) (قدیم) ہوا کے رخ کا - (۶) ( عامیانہ ) ڈرا ہوا ؛ خوف زدہ -

*on the w. side of the law* : قانون کی زد سے باھر -

**windily**, *adv.* : (۱) تیز ہوا کے ساتھہ - (۲) لفاظی سے - (۳) بادی پن سے -

**windiness**, *n.* : (۱) تیز ہوا ہونا - (۲) لفاظی - (۳) [illegible] پن -

**Wine**, *n.* : انگورکی شراب- (۲) ( آکسفورڈ و کیمبرج یونیورسٹی ) [illegible] نوشی کی صحبت ( ڈنر کے بعد)- (۳) پھلوں کی یا کسی اور [illegible] کی شراب - (۴) (طب) کسی دوا کا محلول شراب میں - (۵) سرخ رنگ؛ عنابی رنگ -

*Adam's w.* : [illegible]

*dry, still, white w.* : [illegible] Dry وغیرہ -

*good w. needs no bush* : [illegible] Bush

*green w.* : [illegible] پکسالہ -

*in wine* : [illegible] کے نشے میں -

*new w. in old bottles* : [illegible] روح جو پرانے رسم و رواج کی [illegible] میں نہ۔ نہیں رہ سکتی -

*over the walnuts and the w.* : [illegible] - Walnut

*port w.* : [illegible] - Port

*spirit of w.* : [illegible] - Spirit

*take w. with* : [illegible] میں وعدے وعید کرنا -

*tears of strong w.* : [illegible] - Tear

*winebag* : شراب کی مشک - (۲) پکا شرابی -

*winebibber* : [illegible] شرابی -

*winebibbing a. & n.* : [illegible] سے شراب پینا ؛ شراب نوشی -

*winebottle* : شراب کی بوتل؛ شیشہ ؛ مینا - (۲) شراب [illegible] مشک -

*winebowl* : ( شراب کا ) پیالہ ؛ ساغر - (۲) ( مجازاً ) [illegible] خواری -

*w.-carriage* : [illegible] رکھنے کی پہیہ دار تپائی -

*w. -cooler* : [illegible] سے شراب ٹھنڈی کرنے کا برتن -

*winecup* : [illegible] کا پیالہ ؛ ساغر -

*winefat* : [illegible] کا عرق نکالنے کی کل -

*wineglass* : شراب کا گلاس خصوصاً ایک خاص سائز کا - [illegible] دوا کا پیمانہ چار بڑے چمچوں کے برابر -

*w. -marc* : [illegible] - Marc

*w. -palm* : [illegible] جس سے شراب بنتی ہے -

*winepress* : [illegible] کا عرق نکالنے کی کل -

*w. -sap or winesap* : سرخ رنگ کا بڑا سیب جو امریکا [illegible] پیدا ہوتا ہے -

*wineskin* : [illegible] کی مشک -

*w. -stone* : [illegible] رنگ کا مادہ جو شراب کے پیپوں کی تہ میں [illegible] جاتا ہے -

*w.-vault* : شراب کا تہ خانہ - (۲) بار ؛ ہوٹل وغیرہ [illegible] شراب بکنے کی جگہ -

*w. whey* : [illegible] اور چھاچھ کا شربت -

**wineless**, *a.* : [illegible] شراب کا -

**winy**, *a.* : [illegible] سے مشابہ ؛ شراب کے رنگ یا مزے کا -

**Wing**, *n.* & *v.t.* & *i.* : ( پرند کا ) بازو ؛ بال ؛ پر ؛ شہپر - ( مزاحاً ) انسان کا بازو - (۳) کسی چیز کا ایک طرف کو نکلا [illegible] علیحدہ حصہ مثلاً عمارت جماعت یا فوج کا بازو؛ پہلو- (۴) (نق بال وغیرہ ) ونگ؛ وہ فاروڈ وغیرہ جس کی جگہ سینٹر کے دائیں

یا بائیں ہوتی ہے۔ (٥) پرواز- (٦) پر لگانا؛ چلانا (تیز)؛ تیز کرنا (٧) اڑ کر جانا؛ اڑکر طے کرنا (رستہ) - (٨) پرند کے پنکھہ؛ انسان کے بازو کو زخمی کرنا -

*...lip one's ww.* : کس شخص کی نقل و حرکت حوصلے یا خرچ کو محدود کردینا؛ پر کتر دینا -

*...come on the ww. of the wind* : انتہائی تیزی کے ساتھہ آنا -

*...his wings are sprouting* : وہ فرشتہ ہوتا جاتا ہے -

*...lend, add ww. to ,* : تیز کردینا؛ تیزی پیدا کرنا -

*...on the w.* : اڑتا ہوا؛ سفر میں؛ حرکت میں -

*...ake to oneself ww.* : غائب ہو جانا؛ اڑجانا -

*...ake under one's w.* : اپنی سرپرستی یا حفاظت میں لے لینا-

*...ake w.* : پرواز کرنا؛ اڑنا -

*...v. -beat* : اڑان؛ اڑنے میں پنکھہ کی پوری حرکت -

*...w. -case* : بعض کیڑوں کا اوپر کا سخت بازو جو اصلی پنکھوں کی حفاظت کے لیے ہوتا ہے -

*...w. -commander* : ونگ کمانڈر؛ ہوائی فوج کا ایک افسر -

*...w. -covert* : بازو پوش؛ چھوٹا سا پر جو پرند کے بازو کی جڑوں کو ڈھانپے رہتا ہے -

*...w. -footed* : (شعر) تیزرو؛ صبا رفتار -

*...w. -sheath* : دیکھو w. case -

*...w. -spread* : پروں کا پھیلاو؛ پرندوں کے پھیلے ہوے پروں کی پوری لمبائی؛ طیارے کے پروں کی پوری لمبائی -

*...w. -stroke* : = دیکھو w. Beat -

*...winged god* : (یونانی دیو مالا) مرکری، دیوتاوں کا قاصد -

*...winged horse* : (١) Pegasus - (٢) شاعری -

*...winged Victory* : فتح کی دیوار کا مجسمہ -

*...winged words* : وہ الفاظ جو تیر کی طرح نشانے پر بیٹھہ جائیں؛ پر معنی الفاظ -

*...ww.* : (تھیٹر) استیج کے پہلو؛ پہلو کی سینیری -

**...winged,** *a.* : (-) پنکھہ یا پر کا -

**...wingless,** *a.* : بے بال و پر؛ بے بازو کا؛ بے پنکھہ کا -

**...winglet,** *n.* : چھوٹا سا پنکھہ یا پر -

**...k,** *v. i. & t. & n.* : (١) آنکھہ جھپکانا؛ پلک مارنا - (٢) (آنکھہ یا پلک کا) جھپکنا - (٣) پلک مار کر اشارہ کرنا؛ آنکھہ مارنا - (٤) (ستارے یا روشنی کا) ٹمٹمانا؛ رہ رہ کر چمکنا - (٥) آنکھہ جھپکانے کا عمل؛ آنکھہ کا اشارہ

*...orty ww* : جھپکی؛ ہلکی نیند -

*...ike winking* : (عامیانہ) بہت تیزی سے یا زور سے -

*...ip one the w.* : (عامیانہ) کسی کو آنکھہ کا اشارہ کرنا -

*...w. at* : اغماض کرنا؛ چشم پوشی کرنا -

**...kle,** *n.* : (١) ایک قسم کا جھینگا جو کھایا جاتا ہے - (٢) *periwinkle* -

**...now (-o),** *v. t.* : (١) بھوسا اڑا کر صاف کرنا؛ (غلے کو) پچھوڑنا - (٢) چھاننا؛ صاف کرنا - (٣) چھان بین کرنا؛ غور سے دیکھنا - (٤) چھانٹنا؛ ایک قسم کی چیزوں کو الگ کرنا - (٥) چھانٹ دینا؛ نکال دینا (نکمے اجزا کو) - (٦) (شعر) جھلنا (ہوا کو پروں سے) - (٧) پر پھٹپٹانا -

**winnower,** *n.* : (١) *winnow* کا اسم فاعل - (٢) غلے کو پچھوڑنے کی مشین -

**Winsome,** *a.* : دلکش؛ دلفریب؛ دل آویز -

**winsomely,** *adv.* : دلکش طریقے سے -

**winsomeness,** *n.* : دلکشی؛ دلاویزی -

**Winter,** *n. & v. i. & t.* : (١) جاڑا؛ سردی؛ جاڑے کا موسم؛ سرما؛ زمستان - (٢) جاڑے کا؛ جو جاڑے میں واقع ہو یا استعمال ہو یا جاڑے بھر رہے - (٣) (شعر و خطابت) عمر کا سال (جیسے *a man of 50 ww.*) - (٤) (کسی مقام میں) جاڑے کے موسم میں رہنا؛ جاڑا گزارنا - (٥) جاڑوں میں پودوں مویشیوں وغیرہ کی پرورش کرنا -

*hard w.* : شدید سردی جس میں خوب پالا پڑے -

*mild w.* : ہلکا جاڑا جس میں پالا نہ پڑے -

*w. garden* : شیشے کے چھت کی نشست گاہ؛ چمن کمرا، جس میں پودوں کے گملے وغیرہ رکھہ کر باغ سا بنادیتے ہیں -

*w.-green* : جاڑا بہار؛ پودے جو جاڑوں میں سبز رہتے ہیں -

*w.-lodge* : خول جو جاڑوں میں پودے کی کلی کو محفوظ رکھتا ہے -

*w. quarters* : سردی میں فوجوں کی قیام گاہ -

*w. sleep* : جانور کا جاڑے بھر سوتے رہنا یا بے حس و حرکت پڑے رہنا -

*w. solstice* : راس الجدی؛ آفتاب کا خط سرطان پر پہنچنا -

*w.-tide* : (شعر) جاڑا؛ موسم سرما -

**Winterless,** *a.* : جس میں جاڑا نہ ہو -

**Winterly,** *a.* : دیکھو wintry -

**Wintry,** *a.* : (١) جاڑے کا؛ سرد - (٢) پھیکا؛ بے لطف - (٣) سرد مہری کا؛ جوش سے خالی -

**wintriness,** *n.* : (١) سرد ہونا؛ سردی - (٢) بے لطفی؛ سرد مہری -

**Wipe,** *v. t. & i. & n.* : (١) پونچھنا؛ کپڑے کاغذ یا ہاتھہ سے کسی چیز کو مٹانا یا صاف کرنا - (٢) دھو ڈالنا؛ مٹا ڈالنا - (٣) (عامیانہ) لمبی زد کا وار کرنا - (٤) پونچھنے کا عمل - (٥) (عامیانہ) لمبی زد کا وار - (٦) (عامیانہ) رومال -

*w. one's eye* : (عامیانہ) (کسی معاملے میں دوسرے سے) سبقت کرنا -

*w. one's eye* : آنسو پونچھنا -

*w. out* : (١) مٹا دینا - (٢) برباد کردینا؛ نیست و نابود کر دینا -

*w. out disgrace* : ذلت کا داغ دھو ڈالنا خصوصاً انتقام کے ذریعے -

*w. the floor with* : (عامیانہ) شکست یا سزا دینا -

**Wire,** *n. & v.t. & i.* : (١) تار - (٢) تار برقی؛ تار کا پیام؛ تار - (٣) تار سے کسنا؛ تار لپیٹنا، باندھنا، لگانا - (٤) پوت کو تار میں پرونا - (٥) پرندوں کو تار کے پھندے میں پھانسنا - (٦) مکان میں بجلی کے تار لگانا - (٧) تار بھیجنا؛ تار دینا - (٨) (*croquet* کھیل میں) تار کے حلقے کا گیند کو یا کھلاڑی کو روکنا -

*barbed w.* : کانٹے دار تار -

*by w.* : تار کے ذریعے سے -
*live w.* : دیکھو Live -
*private w.* : ذاتی تار کی لائن ' جو کسی خاص شخص کے استعمال کے لیے ہو -
*pull the ww.* : ( ۱ ) کٹھ پتلی کو تار پر نچانا - ( ۲ ) ( مجازاً ) ریشہ دوانیاں کرنا خصوصاً سیاسی پارٹی وغیرہ سے خفیہ اثرات ڈال کر کام لینا -
*w.-cloth, w. gauze, w. - netting* : تار کی جالی -
*w. cutter* : تار کاٹنے کا آلہ -
*w.-dancer* : تار پر ناچنے والا -
*wiredraw, v. i.* : (۱) ( دھات سے ) تار کھینچنا؛ تار بنانا - (۲) (کسی بات کے بیان کرنے یا دلیل کے پیش کرنے میں ) حد سے زیادہ باریکی سے کام لینا ( زیادہ تر *p. p.* میں ) -
*w.-edge* : چاقو وغیرہ کی' حد سے زیادہ باریک دھار جو بہت جلد اتر جاتی ھے -
*w. entanglement* : دشمن' کے حملوں سے محفوظ رھنے کے لیے الجھے ھوئے تار کی باڑ -
*w.-gun* : تار توپ ( ایک نالی پر تار لپیٹ کر بناتے ھیں ) -
*w.-hair dog* : تار کی طرح سخت بالوں والا کتا -
*w.-heel* : گھوڑے کے پانوں کی ایک بیماری -
*w. in* : ( عامیانہ ) ایڑی چوٹی کا زور لگا دینا ؛ پوری قوت صرف کردینا
*wirepuller* : ریشہ دوانی کرنے والا ؛ خفیہ اثرات سے کام لینے والا ؛ سیاست داں -
*w. rope* : تار سے بٹی ھوئی رسی -
*w.-worm* : بعض نقصان رساں کیڑوں کا پھل روپ -
*w.-wove* : جھنجھری کے فریم میں بنا ھوا چکنا کاغذ -
**Wireless,** *a. n. & v. i. & t.* : (۱) بے تار کا خصوصاً لاسلکی ( یعنی بے تار کی تار برقی کا ) - ( ۲ ) لاسلکی کا طریقہ یا نظام- ( ۳ ) لاسلکی پیام یا چیز- ( ۴ ) لاسلکی وصول کرنے کی مشین- ( ۵ ) لاسلکی ( پیام یا خبر ) بھیجنا ؛ لاسلکی کے ذریعے بھیجنا -
**Wiry,** *a.* : (۱) ( شعر ) تار کا بنا ھوا - (۲) مضبوط اور لچک دار - ( ۳ ) گٹھے ھوئے جسم کا ؛ بہت مضبوط چست اور مستعد ؛ ان تھک -
**wirily,** *adv.* : بہت مضبوطی کے ساتھ؛ مستعدی اور چستی سے-
**wiriness,** *n.* : مضبوطی ؛ مستعدی اور چستی -
**Wis,** *v. i.* : ( نقلی قدیم زبان ) میں جانتا ھوں -
**Wisdom,** (-z-) *n.* : (۱) عقل مندی ؛ دانش مندی ؛ حکمت ؛ دانائی؛ سمجھ دار ھونا؛ سمجھ؛ عاقبت‌اندیشی؛ دور اندیشی - (۲) حکیمانہ اقوال -
*cut one's w. -teeth* : عقل کی داڑھ نکالنا؛ سن‌شعور کو پہنچنا -
*w. -tooth* : عقل داڑھ -
**Wise** (-z), *a.* : (۱) عقلمند ؛ عاقل ؛ دانا ؛ خردمند ؛ دانش مند ؛ دور اندیش ؛ سمجھ دار - (۲) عقلمندوں کا ؛ دانشمندانہ؛ عاقلانہ ؛ دور اندیشی کا؛ عقل کا؛ سمجھ کا -(۳) واقف ؛ باخبر - (۴) ( قدیم ) سیانا ؛ جادوگر - (۵) دانشمندوں کا سا -
*be, get w.* : ( امریکا بول چال ) واقف ھونا -
*none the wiser* : اتنا ھی ناواقف جتنا پہلے تھا -

*put one w. to* : یکا بول چال) آگاہ کرنا ؛ خبر دینا؛ بتانا -
*to w. up* : یکا بول چال ) واقف ھونا یا آگاہ کرنا
*w. after the event* : ونے والی بات کا پہلے سے اندازہ سکے -
*w. crack* : یکا بول چال ) پتے کی بات -
*w. man* : ر ؛ ساحر -
*w. woman* : ساحرہ ؛ پیش گوئی کرنے والی - (۲) دائی -
**wisely,** *adv.* : ی سے -
**Wise** (-z), *n.* : ) طور طریقہ ؛ انداز ؛ طرح -
*any w.* : رح سے -
*no w.* : نہیں ؛ کسی طرح نہیں -
*on this w.* : ح سے -
**W-ise,** *suf* : جس سے *adv* بنتے ھیں اور طریقے کے دیتے ھیں -
*clockwise* : ی سوئی کے رخ حرکت کرنے والا -
*crosswise* : کی طرح سے -
*lengthwise* : با -
*nowise* : رح نہیں -
**Wiseacre** (-zaker), *n.* : چھانٹنے والا' عقل مند بننے والا -
**Wish,** *v. t. & i. & n.* : نا کرنا ؛ آرزو کرنا - (۲) چاھنا ؛ ش کرنا ؛ طلب ھونا - (۳) بھلا یا برا چاھنا *well* یا *ill* ھ )- (۴) کہنا (خیرمقدم یا خدا حافظ)' دینا (دعا' بددعا)- رزو ؛ تمنا ؛ خواھش ؛ التجا ؛ منشا - (۶) وہ شے جس کی ش ھو ؛ مقصود ؛ مراد ؛ مطلب -
*good ww.* : یر -
*I w. it may not prove harmful* : تر ھے کہ یہ ت ھوگا -
*it is to be wished that* : یے -
*w. I were never born* : یں پیدا نہ ھوا ھوتا -
*w. one at the devil or further* : تا کہ فلاں چلا جائے -
*w. person joy of* : ) کسی سے کہنا کہ ( فلاں چیز ) کو مبارک رھے -
*wishing-bone* : سینے کی دو شاخی ھڈی جس کو دو اپنی اپنی طرف کھینچتے ھیں اور جو لمبا ٹکڑا توڑلیتا ھے خواھش میں ( جادو سے ) کامیاب ھوتا ھے -
*wishing-cap* : ٹوپی ؛ جس کے پہننے سے مراد وجاتی ھے -
**wishful,** *a.* : ؛ خواھش مند -
**Wish-wash,** *n.* : پینے کی چیز جو بہت پتلی ھو ؛ ا پانی سا شوربا وغیرہ - (۲) پھیکی بے مزہ گفتگو -
**Wishy-washy** (-wo-), *a.* : سا؛ دھوون سا ( شوربا - (۲) پھیکی' بے مزہ ( گفتگو ) -
**Wisp,** *n.* : س وغیرہ کا چھوٹا سا پولا ؛ مٹھا - (۲) جھنڈ کا ) -
**Wist,** : Wit-
**Wistaria,** *n.* : ایک قسم کا پھلی دار درخت جس میں پھول ھوتے ھیں -

**Wistful**, *a.* : (۱) پر حسرت؛ حسرت بھرا - (۲) فکر میں ڈوبا ہوا ؛ سوچ میں پڑا ہوا ؛ غور و فکر کا -

**wistfully**, *adv.* : (۱) حسرت سے - (۲) غور و فکر کے انداز سے -

**wistfulness**, *n.* : (۱) پر حسرت ہونا ؛ حسرت کی حالت - (۲) غور و فکر کی حالت -

**Wit**, *v. t. & i.* : جاننا -

*God wot* : خدا جانتا ہے -

*I wot* : میں اچھی طرح جانتا ہوں -

*to w.* : یعنی -

*witting* : دیدہ ودانستہ ؛ جان بوجھ کر کیا ہوا -

**wittingly**, *adv.* : جان بوجھ کر ؛ دیدہ ودانستہ ؛ ارادتاً -

**Wit**, *n.* ( sing. or pl. ) : (۱) ( واحد یا جمع ) سمجھ ؛ عقل ؛ فہم - (۲) نکتہ سنجی ؛ بذلہ سنجی ؛ اعلیٰ ظرافت ؛ لطیف ظرافت - (۳) لطیفہ ؛ لطیف فقرہ -

*a nimble w.* : تیز طبع ؛ ذکی -

*at one's w. 's end* : سخت چکر میں ؛ ایسی حالت میں کہ عقل گم ہو یعنی کام نہ دیتی ہو -

*have one's ww. about him* : چوکس ہونا ؛ سمجھ دار ہونا -

*live by one's ww.* : طرح طرح کی چالاکیوں سے روزی کمانا -

*out of one's ww.* : (۱) بدحواس ؛ بوکھلا یا ہوا - (۲) پاگل -

*the five ww.* : ( قدیم ) (۱) دماغ - (۲) حواس خمسہ -

**witless**, *a.* : غبی ؛ بیوقوف -

**witlessly**, *adv.* : بیوقوفی سے ؛ کند ذہنی سے -

**witlessness**, *n.* : بے وقوفی ؛ کند ذہنی ؛ گاؤدی پن -

**wittily**, *adv.* : بذلہ سنجی سے -

**wittiness**, *n.* : نکتہ سنجی ؛ بذلہ سنجی ؛ ظریف الطبع ہونا ؛ لطیف ظرافت -

**witty**, *a.* : بذلہ سنج ؛ نکتہ سنج ؛ ظریف الطبع -

**Wit**, *n.* : (۱) ( قدیم ) دانشمند ؛ عقل مند - (۲) ظریف الطبع شخص ؛ بذلہ سنج ؛ نکتہ سنج -

**Witch** *n. & v.t.* : (۱) ( شاذ ) جادوگر - (۲) جادوگرنی ؛ ساحرہ - (۳) ( مجازاً ) دلربا عورت ؛ ساحرہ - (۴) بد صورت بڑھیا ؛ ڈھتو - (۵) ( مقامی ) ایک قسم کی چپٹی مچھلی - (۶) جادو کرنا ؛ مسحور کرنا - (۷) ( مجازاً ) لبھانا -

*white w.* : نیک جادوگرنی -

*witchcraft* : جادو ؛ سحر -

*w.-doctor = medicine-man* : دیکھو Medicine -

*w.-meal* : ایک پودے کا زیرہ -

*witches' sabbath* : دیکھو Sabbath -

**witchery**, *n.* : دلربائی ؛ عشوہ طرازی ؛ سحر طرازی -

**witching**, *a.* : دلربا ؛ عشوہ طراز ؛ جادو طراز -

**witchingly**, *adv.* : دلربائی کے انداز سے ؛ سحر طرازی سے -

**Witch-** : دیکھو Wych -

**Witenagemot** (-g-), *n.* : ( تاریخ ) اینگلو سیکسن قوم کی قومی مجلس شوریٰ یا پارلیمنٹ -

**With** ( -dh, -th ) *prep* : (۱) خلاف ؛ مقابلے میں ( *fight* - (۲) *quarrel, w.* ) ساتھ - (۳) موافقت میں ؛ ساتھ - (۴) لیے ہوئے ؛ رکھتے ہوئے ( *w. a gun in his hand* ) - (۵) پاس ؛ قبضے میں ؛ ذمے ( *have no money w. me, it rests w. you* ) - (۶) سے ؛ مدد سے ؛ ذریعے سے ( *cut it w. a knife* ) - (۷) سے ( *fill it w. water, blessed w. beauty* ) - (۸) ساتھ ساتھ ( *changes w. the seasons* ) - (۹) وجہ سے ؛ ( *trembles w. fear* ) - (۱۰) کے ساتھ ( *fought w. courage* ) - (۱۱) ساتھ ؛ سے ( *be patient w. him* ) - (۱۲) باوجود ( *with all his learning he is very simple* ) -

*begin w.* : پہلے اس کو لیجیے -

*break w.* : قطع تعلق کرنا -

*can do anything w. him* : اس سے ہر کام لے سکتا ہوں ؛ ہر طرح کا اثر ڈال سکتا ہوں -

*have w. you* : ( قدیم ) مجھے تمہاری بات منظور ہے -

*one w.* : متحد ؛ ایک ذات -

*part w.* : جدا کرنا ؛ علیحدہ کرنا -

*put up w.* : تحمل کرنا ؛ برداشت سے کام لینا -

*w. child* : حاملہ -

*w. God* : مرحوم -

*w. that* : اس پر ؛ تب ؛ اس کے ساتھ ہی -

**Withal**, (-awl), *adv. prep.* : اس کے ساتھ ؛ اس کے علاوہ ؛ مزید برآں ؛ نیز ؛ بھی -

**Withdraw**, *v. t. & i.* : (۱) ہٹا دینا ؛ کھینچ لینا ؛ ہٹا دینا ( *w. Curtain, one's hand* ) - (۲) واپس لے لینا ؛ اٹھا لینا ( *w. boy from school* ) - (۳) واپس لینا (الفاظ وعدہ وغیرہ) - (۴) ہٹ جانا ؛ چلے جانا -

*cries of 'w.* : پارلیمنٹ یا جلسے وغیرہ میں یہ شور کہ مقرر اپنے سخت الفاظ واپس لے -

*withdrawing-room* : ( قدیم ) دیوان خانہ -

**withdrawl**, *n.* : (۱) ہٹانا یا ہٹایا جانا - (۲) واپسی ؛ واپس لینا یا لیا جانا - (۳) ہٹنا ؛ علیحدگی -

**Withe** ( -dhi or widh ), **withy** ( dhi ) *n.* ( pl. -thes ) : لچیلی شاخ خصوصاً بید کی جس سے گٹھے باندھتے ہیں -

**Wither** ( -dh- ) *v t. & i.* : خشک کرنا یا ہونا ؛ مرجھا جانا یا مرجھا دینا ؛ پژمردہ کرنا یا ہونا -

**withering**, *a.* : پژمردہ ؛ جان کاہ ؛ افسردہ کن -

**witheringly**, *adv.* : پژمردگی سے -

**Withers** ( -dh- ), *n. pl.* : گھوڑے کا مدو ؛ شانہ -

*my w. are unwrung* : میں الزام سے بری ہوں -

**Withershins** (-dh-) **widder-** *adv.* : ( اسکاٹستان ) سورج کی رفتار یا گھڑی کی رفتار کے مخالف رخ پر ( جو منحوس سمجھا جاتا ہے ) -

**Withhold**, *v. t.* ( -held ), : نہ دینا ؛ روکے رکھنا -

*w. one's hand, w. one's hold* : کوئی کارروائی نہ کرنا -

**Within**, *adv. n. & prep.* : (۱) اندر ؛ گھر کے اندر ؛ اندر سے ؛ اندرونی طور پر - (۲) اندر کا رخ ؛ باطن - (۳) اندر ؛ میں - (۴) حد کے اندر ؛ دائرے کے اندر - (۵) اندر ہی ؛ قریب ؛ زد میں ( *was w. an ace of destruction* ) -

*w. bishop's gate* : بشپ گیٹ کی چار دیواری کے اندر -
*go w.* : کمرے میں یا گھر میں چلا جانا -
*make me pure w.* : میرے نفس کو پاک کردو
*running w. himself* : اپنی پوری طاقت یا رفتار سے کم دوڑتا ھے -
*w. call* : جہاں تک آواز پہنچ سکے -
*w. doors* : گھر کے اندر -
*w. reach* : جہاں تک ھاتھ پہنچ سکے ؛ مقدور میں پہنچ میں -
*w. sight* : حد نظر کے اندر ؛ جہاں تک نظر پہنچ سکے -

**Without** *adv. n.* prep & conj : (۱) باھر ؛ گھر کے باھر (stands w.) -(۲) باھر کا رخ ؛ ظاھر ؛ خارجی ذریعہ the suggestion) (۳) ( کسی مقام کے ) باھر ؛ خارج - (۴) came from w. ) بغیر ؛ بلا ؛ بے ( came w. any hesitation ) - (۵) ( قدیم یا سوقیانہ ) تا وقتیکہ ؛ جب تک کہ -
*do or go w.* : کسی چیز کے بغیر کام چلانا -
*goes w. saying* : مانی ھوئی بات ھے ؛ مشہور بات ھے -
*things w. us* : خارجی اشیاء -
*w. doubt* : بلا شبہ ؛ یقیناً -
*w. end* : غیر محدود ؛ لا متناھی -

**Withstand**, *v. t. & i.* : (۱) مزاحمت کرنا ؛ مقابلہ کرنا - (۲) ( شعر ) مخالفت کرنا -

**Withy** : دیکھو Withe -

**Witness**, *n. & v. t. & i.* : (۱) گواھی ؛ شہادت - (۲) تصدیق - (۳) گواہ - (۴) آنکھ سے دیکھنے والا - (۵) شہادت دینا ؛ گواھی دینا ؛ تصدیق کرنا ؛ گواہ ھونا - (۶) ظاھر کرنا ؛ ثبوت ھونا ؛ علامت ھونا - (۷) دیکھنا - (۸) دستخط کی تصدیق کرنا -
*bear w. to, or, of* : کسی چیز کا گواہ ھونا ؛ شاھد ھونا ؛ شہادت دینا -
*call to w.* : تصدیق چاھنا -
*eye-w.* : شاھد عینی ؛ گواہ جس نے واقعہ کو خود دیکھا ھو -
*his w. is not true* : ( قدیم ) اس کی شہادت جھوٹی ھے -
*w.-box* : عدالت میں گواھوں کے کھڑے ھونے کی جگہ ؛ گواہ کا کٹہرا -
*w. Heaven* : خدا گواہ ھے -

**Witticism**, *n.* : مسخرے پن کا فقرہ ؛ ٹھٹول -

**Wittingly**, : دیکھو Wit -

**Wittol**, *n.* : ( قدیم ) دیوث ؛ قرم ساق -

**Wive**, *v. t. & i.* : ( کسی کی ) شادی کرنا -

**Wivern, wyf-**, *n.* : ( نقابت ) دو پاؤں کے پردار اژدھے کی شکل جو ڈھال پر بناتے ھیں -

**Wives** : دیکھو Wife -

**Wizard**, *n.* : ساحر ؛ جادوگر -

**wizardry**, *n.* : جادو گری -

**Wizened, wizen, weazen**, *a.* : (۱) سوکھا ھوا ؛ چھوارا سا ( چہرہ ) - (۲) سوکھے ھوئے چہرے کا ( شخص ) -

**Wizier** : دیکھو Vizir -

**Wo, whoa**, *int* : ( خصوصاً گھوڑے سے کہتے ھیں ) - ٹھہر جا ؛

**Woad**, *n. & v. t.* : (۱) ووڈ ؛ ایک قسم کا درخت جس میں نیلا رنگ نکلتا ھے - (۲) نیلا رنگ جو ووڈ سے نکلتا ھے - (۳) ووڈ کے رنگ میں رنگنا -

**Wobble, wabble** *v. i. & n.* : (۱) ( ڈگمگاتے ھوئے ) چکر کھانا ؛ گردش کرنا ؛ گھومنا ( لٹو وغیرہ کا ) - (۲) گولی وغیرہ کا ) تھرانا ؛ جھونکے کھانا - (۳) ڈگمگانا ؛ لڑکھڑانا - (۴) ( مجازاً ) تلون سے کام لینا ؛ کبھی کچھ کبھی کچھ کرنا ؛ بار بار پلٹا کھانا ؛ بار بار رنگ بدلنا ؛ نیت ؛ ارادے وغیرہ کا ) ڈانواں ڈول ھونا - (۵) ( آواز کا ) کانپنا ؛ تھرتھرانا ؛ لرزنا - (۶) گردش ؛ ڈگمگاھٹ ؛ لڑکھڑاھٹ ؛ رنگ بدلنا ؛ تلون کی حرکت -

**wobbler**, *n.* : تلون مزاج ؛ غیر مستقل مزاج ؛ ڈانواں ڈول ارادے کا آدمی -

**Woe**, *n.* : (۱) ( شعر یا مزاحاً ) غم ؛ الم ؛ شدید رنج ؛ مصیبت - (۲) ( جمع ) آلام ؛ مصائب -
*weal & w.* : خوش حالی اور بد حالی ؛ رنج و راحت -
*w. be to* : لعنت ھو -
*woebegone* : مغموم ؛ اندوہ گیں ؛ نہایت ملول -
*w. is me* : افسوس ؛ وائے -
*w. worth the day* : دیکھو worth -

**Woeful**, *a.* : (۱) مصیبت انگیز ؛ المناک ؛ غم ناک - (۲) مغموم ؛ بے حد ملول ؛ غم گین -

**Woefully**, *adv.* : غمگینی کے ساتھ ؛ المناک طریقے سے -

**Woke** : دیکھو Wake -

**Wold**, *n.* : غیر مزروعہ زمین ؛ میدان ؛ بیہڑ -

**Wolf, (woo)** *n.* (pl. ves) & *v. t.* : (۱) بھیڑیا ؛ گرگ - (۲) ظالم اور لالچی آدمی ؛ بھیڑیا انسان کی شکل میں - (۳) بے سرا پن ؛ باجے کے بعض تاروں کی بے آھنگی - (۴) ھڑپ کر جانا ؛ نگل جانا -
*cry w. too often* : بار بار خطرے کا اعلان کرکے اعتبار کھودینا -
*have, hold, w. by the ears* : ایسی حالت میں ھونا کہ نہ بھاگتے بنے اور نہ ٹھہرتے بنے -
*keep w. from door* : فاقے سے بچنا ؛ کسی نہ کسی طرح پیٹ بھرنا -
*w.-cub* : بھیڑیے کا بچہ -
*w.-dog* : رکھوالا کتا ؛ بھیڑیوں سے بچانے والا کتا : دوغلا کتا جس میں بھیڑیے کا میل ھو -
*w.-fish* : ایک قسم کی خونخوار مچھلی -
*w.-hound* : (۱) روسی نسل کا کتا - (۲) برطانیہ اور آئرلینڈ کا السیشی نسل کا کتا -
*w. in sheep's clothing* : ریا کار ؛ رنگا سیار -
*w.'s-bane* : اتونیط ؛ ایک قسم کا زھریلا پودا -
*w.'s-claws, -foot* : پودوں کی قسمیں -
*w.'s-fist* : ایک طرح کا ککرمتا -
*wolfskin* : (۱) بھیڑیے کی کھال - (۲) بھیڑیے کی کھال کا فرش یا لبادہ -
*w.'s-milk* : ایک قسم کا درخت جس میں سے دودھ کی شکل کا کڑوا عرق نکلتا ھے -

*w. spider* : (۱) زهریلی مکڑی جو جنوبی اٹلی میں ہوتی ھے اور جس کے کاٹنے سے لوگ بہت ڈرتے ھیں - (۲) ایک قسم کی مکڑی جو اپنے شکار کو دوڑ کر پکڑتی ھے -
*w.-tooth* : گھوڑے کی اوپر کی ڈاڑھ -
**wolfish**, *a.* : گرگ سیرت ؛ ظالم اور لالچی -
**wolfishly**, *adv.* : ظالم اور لالچ سے ؛ بھیڑیے کی طرح ؛ گرگ سیرتی سے -
**wolfishness**, *n.* : ظالم اور لالچی ہونا ؛ گرگ سیرتی -
**Wolfram**(woo-), *n.* : ایک قسم کی خام دھات جس سے نمکین مادہ نکلتا ھے -
**Wolverene,-ine**(-en), *n.* : اولورین ؛ امریکا کا ایک گوشت خوار دودھ پلانے والا جانور جو نیولے کا سا مگر اس سے بڑا ہوتا ھے -
**Wolves** : دیکھو Wolf -
**Woman**, ( woo ) *n.* ( *pl.* women ) & *v. t.* : (۱) عورت ؛ استری ؛ زن - (۲) صنف نسواں ؛ عورت ذات ؛ عورت - (۳) ملکہ وغیرہ کی خواص - (۴) عورتوں کی سی طبیعت رکھنے والا مرد - (۵) نسوانی جذبات - (۶) ( بطور صفت ) عورت (*w. doctor, w. barrister*) -(۷)(مرکب اسماء میں) والی (جیسے گانو والی : *country w.*)-(۸) عورتوں کا سا بنا دینا ؛ رلانا وغیرہ -
*country w.* : گاؤں والی -
*make an honest w. of* : عورت سے ناجائز تعلق پیدا کرنے کے بعد اس سے شادی کرلینا -
*man born of w.* : انسان ؛ بشر -
*play the w.* : رونا یا خوف کا اظہار کرنا -
*single w.* : غیر منکوحہ ؛ بن بیاھی ؛ کنواری عورت -
*the scarlet w.* : دیکھو Scarlet -
*there's a w. in it* : اس معاملے میں کسی عورت کی محبت کا دخل ھے ؛ آشنائی کا معاملہ ھے -
*tied to w.'s apron-strings* : کسی عورت مثلاً اپنی بیوی کا بچوں کی طرح دست نگر ہونا -
*wise w.* : دیکھو Wise -
*w. -hater* : زن بیزار ؛ جسے عورتوں سے نفرت ہو -
*womankind* : (۱) فرقۂ نسواں -(۲) گھر کی عورتیں ؛ مستورات -
*w. of the world* : پختہ کار عورت -
*w. s or women's rights* : عورتوں کے حقوق ؛ حقوق نسواں -
*w.'s reason* : دیکھو Reason -
*w. suffrage* : عورتوں کا حق رائے دھندگی -
*w.'s wit* : عورت کی فطری فراست -
*w. with a past* : وہ عورت جس کی پچھلی زندگی بدنام ہو -
*womenfolk* : مستورات ؛ گھر کی عورتیں ؛ صنف نسواں ؛ عورتیں -
**womanhood**, *n.* : (۱) نسوانیت ؛ بلوغ ( عورتوں کا ) ؛ نسوانی طبیعت - (۲) صنف نسواں ؛ عورتیں -
**womanless**, *a.* : بے عورتوں کا -
**womanlike**, *a.* : عورتوں کے شایاں ؛ عورتوں کا ؛ نسوانی -
**Womanish**, *a.* : (۱) ( مرد کو حقارت کے طور پر ) زنانہ - (۲) ( مرد کے خیالات وغیرہ کو حقارت کے طور پر ) عورتوں کا سا -
**womanishly**, *adv.* : زنانہ پن سے ؛ عورتوں کی طرح -
**womanishness**, *n.* : زنانہ پن ؛ نسائیت -

**Womanize**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( مردوں کو ) عورت بنانا ؛ نسائیت پیدا کرنا ؛ زنانہ بنا دینا - (۲) عیاشی کرنا ؛ رنڈی بازی کرنا -
**Womanly**, *a.* : عورتوں کی صفات رکھنے والی ؛ عورتوں کے شایاں ؛ عورتوں کے لیے موزوں ؛ عورتوں کا -
**womanliness**, *n.* : نسوانیت -
**Womb** (woom), *n.* : رحم ؛ بچہ دانی -
*in the w. of time* : مستقبل کے پردے میں -
*falling of the w.* : دیکھو Prolapsus -
*fruit of the w.* : اولاد ؛ بچے -
**Wombat**, *n.* : اسٹریلیا کا ایک قسم کا دودھ پلانے والا جانور جو بچوں کے برابر ہوتا ھے -
**Women**, : دیکھو Woman -
**Won**, : دیکھو Win -
**Wonder**, (wu-) *n.* : (۱) عجوبہ چیز ؛ عجیب واقعہ ؛ مافوق الفطرت واقعہ ؛ کرامات ؛ معجزہ - (۲) کامل نمونہ ؛ حیرت انگیز نمونہ (*a w. of delicate workmanship*) - (۳) حیرت ؛ تعجب ؛ اچنبھا ؛ تحیر -
*a nine-days' w.* : عارضی دلچسپی کا واقعہ ' جس کا چند روز چرچا رھے -
*for a w.* : حیرت انگیز استثنا کے طور پر -
*did ww.* : کمال کردیا ؛ حیرت انگیز کامیابی حاصل کی -
*Seven ww. of the world* : دنیا کی سات بڑی عجیب چیزیں ؛ عجائبات ہفتگانہ -
*signs & ww.* : کرامات ؛ معجزات -
*the child is a w.* : بڑا پیارا بچہ ھے -
*what w., it is no w.* : قدرتی طور پر ؛ لازمی طور پر ؛ اس میں کوئی تعجب کی بات نہیں کہ -
*w. -land* : (۱) پریوں کا ملک ؛ پرستان - (۲) عجیب و غریب ملک ' جو غیر معمولی طور پر زرخیز وغیرہ ہو -
*w. -struck, -stricken* : حیرت زدہ ؛ نقش حیرت ؛ حیران ؛ مبہوت ؛ ھکا بکا -
*work ww.* : (۱) معجزہ کرنا - (۲) کمال کردینا ؛ حیرت انگیز کامیابی حاصل کرنا -
**Wonder-worker**, *n.* : معجزہ کرنے والا ؛ معجزہ نما -
**Wonder**, *v. i.* & *t.* : (۱) تعجب کرنا ؛ متعجب ہونا ؛ حیرت ہونا - (۲) معلوم کرنے کا اشتیاق کرنا ؛ کرید میں یا سوچ میں ہونا -
*I w. at you* : مجھے تمھاری حرکت پر تعجب اور افسوس ھے -
*I w. what the time is* : نہ جانے کیا وقت ھے -
**wonderingly**, *adv.* : تعجب کے ساتھ ؛ حیرت کے ساتھ -
**wonderment**, *n.* : تحیر ؛ تعجب -
**Wonderful**, *a.* : عجیب ؛ حیرت انگیز ؛ نہایت عمدہ ؛ قابل تعریف -
**Wonderfully**, *adv.* : حیرت انگیز طریقہ پر ؛ نہایت خوبی سے -
**Wondrous**, *a.* & *adv.* : ( شعر ؛ خطابت ) (۱) عجیب ؛ حیرت انگیز ؛ نہایت عمدہ - (۲) حیرت انگیز طور پر ؛ نہایت -
**Wondrously**, *adv.* : حیرت انگیز طور پر -
**Wondrousness**, *n.* : حیرت انگیزی -
**Wonky**, *a.* : (۱) ( عامیانہ ) لڑکھڑاتا ؛ ھلتا ڈولتا - (۲) ڈگمگاتا -

بیمار - (۳) ناقابل اعتبار -

**Wont,**(wo- wu) *pred. a.* : عادی ؛ خوکردہ ؛ خوگر -

**Wont,** (wo-wu), *v. aux* : عادی ہونا -

**Wont,** (wo- wu-) *n.* : عادت ؛ معمول ؛ رسم ؛ رواج -

*use & w.* : دستور ؛ رواج -

**Won't,** : دیکھو Will -

**Wonted** (wo- wu-), *attrib. a.* : (۱) مطابق عادت ؛ مطابق معمول؛ حسب معمول- (۲) ( شاذ ) مقررہ؛ جو ہمیشہ ہوتا ہو -

**Woo,** *v. t.* : (۱) شادی کا پیام دینا - (۲) اظہار عشق کرنا ؛ تعشق کرنا - (۳) طلب‌گار ہونا ؛ طلب ہونا - (۴) عشق‌بازی کرنا- (۵) منتیں کرنا ؛ خوشامد سے یا سمجھا بجھا کر راضی کرنا -

**wooer,** *n.* : (۱) شادی کا پیغام دینے والا - (۲) عاشق -

**wooingly,** *adv.* : (۱) عاشقانہ انداز سے ؛ تعشق کے انداز سے - (۲) منت سماجت سے -

**Woobut, oubit** (oo-), *n.* = : دیکھو Woolly-bear -

**Wood,** *n.* : ( ۱ ) جنگل ؛ بن - ( ۲ ) لکڑی ؛ چوب ؛ جلانے کی یا عمارت کی لکڑی - (۳) شراب کا پیپا - ( ۴ ) (نیز *w.-wind*) لکڑی کے ہوا باجے مثلاً بانسری وغیرہ -(۵) (*bowls* کے کھیل میں گیند ( لکڑی کا ) -

*cannot see w. for trees* : یعنی جزئیات پر توجہ کرنے سے مجموعی شے نظر سے چھپ جاتی ہے؛ پتیاں گنتے ہیں اور درخت دکھائی نہیں دیتا -

*don't halloo till you are out of the w.* : وقت سے پہلے یہ نہ سمجھو کہ سب دقتیں دور ہو گئیں -

*w.-agate* : عقیق چوبی ؛ وہ عقیق جس میں لکڑی کے سے ریشے ہوتے ہیں -

*w.-anemone* : جنگلی لالہ یا شقائق نعمان -

*woodbine, or -bind* : ( ۱ ) ایک جنگلی بیل - ( ۲ ) ایک قسم کا سستا سگریٹ -

*w.-block* : لکڑی کا ٹھپا جس سے تصویر چھاپتے ہیں -

*woodcock* : چہے کی قسم کا پرند -

*w.-craft* : جنگل بدیا ؛ جنگل کے حالات کا علم خصوصاً شکار وغیرہ کے متعلق -

*woodcut* : ( ۱ ) نقش چوبی ؛ تصویر جو لکڑی پر کندہ ہو - ( ۲ ) لکڑی کے ٹھپے کی تصویر ؛ چوب کاری کی تصویر -

*w.-cutter* : ( ۱ ) لکڑ ہارا ؛ لکڑی کاٹنے والا - (۲) چوب‌کار؛ لکڑی پر تصویر کھودنے والا -

*w.-engraver* : ( ۱ ) چوب کار؛ لکڑی پر نقش کھودنے والا- ( ۲ ) ایک کیڑا جو لکڑی میں سوراخ کرتا ہے -

*w.-fibre* : لکڑی کا ریشہ جس سے کاغذ بناتے ہیں -

*w.-gas* : گیس جو لکڑی سے نکالا جاتا ہے -

*w.-ibis* : شمالی امریکا کا ایک قسم کا لقلق -

*woodland* : جنگل ؛ جنگلی علاقہ -

*the w.-land choir* : طیور نغمہ سنج -

*w.-leopard* : ایک قسم کا جنگلی کیڑا -

*w.-louse* : مختلف قسم کے بے پر اور بہت سی ٹانگوں والے کیڑے -

*woodman* : ( ۱ ) لکڑ ہارا - ( ۲ ) جنگل کا داروغہ -

*w.-notes* : فطری شاعری -

*w.-nymph* : (۱) بن پری - (۲) پرندوں اور پتنگوں کی قسمیں-

*w.-opal* : شفاف لکڑی ، جس میں سلیکا کے اجزا ہوتے ہیں-

*w.-paper* : لکڑی کے ماوے کا بنا ہوا کاغذ -

*w. pavement* : ( سڑک کی ) تختہ بندی -

*woodpecker* : ہد ہد ؛ کٹھ پھوڑ -

*w.-pie* : بڑی قسم کا چتی دار ہد ہد -

*w.-pigeon* : قمری -

*w -pulp* : لکڑی کا ماوا جس سے کاغذ بنتا ہے -

*woodruff* : پودوں کی اقسام -

*sweet woodruff* : ایک پودا جس کی سکھائی ہوئی پتیاں خوشبو دار ہوتی ہیں -

*woodsman* : ( ۱ ) صحرائی ؛ جنگل کا رہنے والا - ( ۲ ) جنگل میں پھرنے والا -

*w.sorrel* : ترش عرق والے پودوں کی قسمیں -

*w.spirit* : لکڑی کی اسپرٹ یا الکوہل -

*w.-tar* : سیاہ رنگ کا رقیق مادہ جو لکڑی سے نکالا جاتا ہے؛ لکڑی کا تار کول-

*w.-warbler* : چڑیوں کی اقسام -

*w.-wasp* : جنگلی بھڑ جو درختوں میں چھتا بناتی ہیں -

*w.-wool* : صنوبر کا برادہ جو زخم میں یا پارسلوں میں بھرتے ہیں -

*woodwork* : لکڑی کا کام ( عمارت میں )؛ لکڑی کی بنی ہوئی چیزیں -

**(-)wooded,** *a.* : ( ) جنگل سے بھرا ہوا -

**woodless,** *a.* : بے درخت ؛ چٹیل ؛ بے جنگل کا -

**Woodbury-type** *n.* : ( ۱ ) وڈ بری چھاپ ؛ تصویر کے چھاپنے کا ایک طریقہ جس میں فوٹو کو جیلاٹن سے نرم دھات پر منتقل کرتے ہیں - ( ۲ ) وڈ بری چھاپ کی تصویر -

**Woodchuck,** *n.* : امریکی گلہری ؛ شمالی امریکا کا گلہری سے مشابہ جانور -

**Wooden,** *a.* : ( ۱ ) لکڑی کا بنا ہوا ؛ چوبی - ( ۲ ) بھدا ؛ بے لوچ ( *w.manners* ) -

*w.head* : حماقت ؛ بے وقوفی -

*w. horse* : لکڑی کا گھوڑا جس سے ٹرائے کی جنگ میں کام لیا گیا تھا -

*w. spoon* : دیکھو Spoon -

*w. walls* : جنگی جہاز -

**wooden-headed,** *a.* : بے وقوف -

**wooden-headedness,** *n.* : بے وقوفی -

**woodenly,** *adv.* : غیر دلچسپ انداز سے ؛ بھونڈے طور پر -

**woodenness,** *n.* : سختی ؛ افسردگی ؛ بھدا پن -

**Woody,** *a.* : ( ۱ ) بن سے بھرا ؛ جنگل سے بھرا ؛ درختوں سے بھرا ؛ جہاں درخت یا جنگل کثرت سے ہوں - ( ۲ ) چوبی ؛ لکڑی کا - ( ۳ ) ( شاذ ) جنگلی؛ جو جنگل میں پایا جائے -

**woodiness,** *n.* : (۱) درختوں کی کثرت - ( ۲ ) چوبی ہونا -

**Woof** *n.* : دیکھو weft -

**Wool,** *n.* : ( ۱ ) اون ؛ پشم - ( ۲ ) اون کا دھاگا ؛ اون -

(۳) اونی کپڑے - (۴) رواں - (۵) حبشی کے گھونگر والے بال - (۶) (مزاحاً) کسی شخص کے بال - (۷) اون کی قسم کی چیز -

*Berlin w.* : ایک قسم کی باریک رنگین اون -
*carding or short w.* : چار انچ سے چھوٹے ریشوں کی اون -
*Combing or long w.* : چار انچ سے بڑے ریشوں کی اون -
*cotton w.* : کچی روئی -
*dyed in the w.* : (۱) کتنے سے پہلے رنگا ہوا اون (۲) (مجازاً) پکا ؛ پرلے سرے کا -
*go for w. & come home shorn* : الٹی آنتیں گلے پڑنا -
*lead w.* : سیسے کے لچھے جس سے نل کے جوڑ بنتے ہیں -
*lose one's w* : (عامیانہ) غصہ آجانا -
*mineral w* : دھات کے لچھے جو پگھلی ہوئی دھات کے میل سے بناتے ہیں اور دیواروں وغیرہ میں بھرنے کے کام آتے ہیں -
*much cry & litle w.* : ٹائیں ٹائیں فش -
*reach the w.-sack* : لارڈ چانسلر بن جانا -
*w.-ball* : اون کا گولا خصوصاً وہ جو بھیڑ کے معدے میں ہوتا ہے -
*w.-carding, -combing* : لمبے یا چھوٹے اون کو بننے کے قابل بنانے کے طریقے -
*w.-dyed* : کاتنے سے پہلے رنگا ہوا -
*w.-fat, -oil* : دیکھو Lanolin -
*w.-felt* : بھیڑ کی کچی کھال -
*w.-gathering* : کھویا ہوا ؛ محویت کے عالم میں ؛ محویت -
*w.-hall* : اون کے تاجروں کا بازار یا منڈی -
*w.-pack* : (۱) اون کا گٹھر - (۲) اون نما بادل -
*woolsack* : اون کی گدی جس پر ہاوس آف لارڈز میں لارڈ چانسلر بیٹھتا ہے -
*w.-sorter's disease* : بھیڑ تپ کی پھنسی -
*w.-stapler* : اون کا آڑھتی -
*w.-work* : اون کی کشیدہ کاری -
**(-)wooled, *a.*** : (-) اون کا -

**Woollen, *a. & n.*** : (۱) اونی ؛ اون کا بنا ہوا - (۲) اونی کپڑا ؛ دلائیں ؛ کمبل وغیرہ -
*w.-draper* : پشمینہ فروش -
**woollenette, *n.*** : پتلا اونی کپڑا -

**Woolly, *a. & n.*** : (۲) - (*w. flock*) (۱) پشم دار ؛ اون دار ؛ اون کا سا - (۳) (مصوری) دھندلی ؛ کند ؛ پھیکی (سطح تصویر یا طرز مصوری) - (۴) (مجازاً) الجھا ہوا ؛ پریشان ؛ دھندلا (دماغ) - (۵) (نباتیات) روئیں دار - (۶) اونی کپڑا ؛ خصوصاً سوئیٹر -
*w. bear* : ایک قسم کی بالدار تیتری -
*w. voice* : بھرائی ہوئی آواز -
**woolliness, *n.*** : (۱) پشم دار ہونا - (۲) اون کا سا ہونا - (۳) دھندلا پن ؛ پھیکا پن ؛ الجھا ہوا ہونا -

**Woolwich (-lij), *n.*** : (۱) بحری اور بری فوج کا سلاح خانہ جو شہر و ولیچ میں ہے - (۲) وولیچ کا شاہی فوجی کالج جس میں توپ خانے اور انجینیئری کا کام سکھایا جاتا ہے -
*w. infant* : انیسویں صدی کی بہت بھاری قسم کی توپ -

**Woorali, woorara,** : دیکھو = Curare

**Wootz, *n.*** : اوٹز ؛ خاص قسم کا ہندوستانی فولاد جو یورپ و امریکا میں بھیجا جاتا ہے جس سے دھار دار اوزار بنتے ہیں -

**Wop,** : دیکھو Whop -

**Wop, *n.*** : (امریکا ؛ عامیانہ) وسطی یا جنوبی یورپ (خصوصاً اطالیہ) سے آیا ہوا نو آباد شخص -

**Word, *n.*** : (۱) لفظ ؛ کلمہ - (۲) تقریر - (۳) (عموماً جمع) قول ؛ بات ؛ مقولہ ؛ گفتگو - (۴) پیام ؛ اطلاع ؛ خبر - (۵) وعدہ ؛ قول - (۶) حکم ؛ کہان - (۷) پرول ؛ لفظ شناخت - (۸) اصول عمل ؛ ماٹو -

*a man of his w.* : صادق القول ؛ وعدہ کا سچا ؛ قول کا پکا -
*a w. & a blow* : پہلے لات پیچھے بات (تند مزاج آدمیوں کا طرز عمل) -
*a w. in season* : بر محل یا بروقت نصیحت یا مداخلت -
*a w. out of season* : بے محل یا بےوقت نصیحت یا مداخلت -
*a w. with you* : تم سے ذرا باتیں کرنا چاہتا ہوں -
*a w. to the wise* : عقلمند کو اشارہ کافی ہے -
*be as good as one's w.* : وعدہ پورا کرنا ؛ جو کہنا وہ پورا کرنا -
*big ww.* : شیخی ؛ دھونس -
*break one's w.* : وعدہ توڑ دینا ؛ وعدہ خلافی کرنا -
*burning ww.* : پرجوش یا جوش دلانے والے الفاظ -
*by w. of mouth* : زبانی -
*eat one's ww.* : دب کر معافی مانگنا یا اپنے الفاظ واپس لینا -
*fair or good ww.* : تعریف یا تمکین کے کلمے ؛ خوشامدانہ الفاظ وغیرہ -
*give person one's good w.* : کسی عہدے کے لیے سفارش کرنا -
*give, pledge, pass one's w.* : وعدہ کرنا ؛ قول دینا -
*God's w.* : کتاب الہی ؛ کلام الہی -
*hard ww. break no bones, fine ww. butter no parsnips, ww. are but wind* : صرف باتوں سے کیا ہوتا ہے -
*hasn't a w. to throw at a dog* : اکل کھرے پن یا غرور کا یہ حال ہے کہ کسی سے بات تک نہیں کرتا ہے -
*have a w. with* : مختصر باتیں کرنا ؛ دو دو باتیں کرنا -
*have ww. with* : جھگڑنا ؛ تو تو میں میں کرنا -
*high, hard, warm, hot, sharp &c. ww.* : سخت الفاظ ؛ غصے کے الفاظ -
*his w. is as good as a bond* : اس کا قول دستاویز سے کم نہیں -
*I give you my w. for it, my w. upon it* : میں تم سے اس کا وعدہ کرتا ہوں -
*I have a w. to say* : مجھے ایک اہم بات کہنا ہے -
*in a or one w.* : خلاصہ یہ کہ ؛ مختصر یہ کہ -
*is not the w. for it* : یہ لفظ مفہوم ادا کرنے کے لیے کافی نہیں -

*keep one's* وعدہ پورا کرنا -
*man of few ww.* : خاموش ؛ کم سخن -
*on or with the w.* : یہ کہتے ھی -
*say a good w. for* : سفارش کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ کلمۂ خیر کہنا -
*sharp's the w.* : ( جلدی کی تاکید بے موقع پر ) تیزی سے ؛ پھرتی سے -
*suit the action to the w.* : فوراً ھی اپنے قول ( خصوصاً دھمکی ) پر عمل کرنا -
*take one at his w.* : کسی کے کہنے کو صحیح فرض کرلینا -
*the last w.* : قول فیصل -
*the w. of God* : مظہر حق یعنی حضرت مسیح -
*upon my w.* : (۱) اپنی عزت کی قسم ؛ واللہ - (۲) لاحول ولاقوۃ -
*wild & whirling ww.* : بے سوچے سمجھے الفاظ -
*waste ww.* : بے فائدہ گفتگو کرنا -
*w. -blind* : جو الفاظ کو پڑھ لے مگر ( کسی دماغی بیماری کی وجہ سے ) ان کا مفہوم نہ سمجھے ؛ معنی کا اندھا -
*w. -book* : فرھنگ -
*w. -deaf* : جو الفاظ سن لے مگر کسی دماغی بیماری کی وجہ سے ان کا مفہوم نہ سمجھے ؛ معنی کا بہرا -
*w. for w.* : لفظ بہ لفظ -
*w. of command* : کمان جو سپاھیوں کو دی جاتی ھے -
*w. of honour* : وعدہ جو عزت کی قسم کھاکر کیا جائے -
*w. -painter* : الفاظ کا مصور ؛ وہ انشا پرداز جو بات کو اس وضاحت سے بیان کرے کہ نقشہ کھینچ دے -
*w. -painting* : الفاظ کی مصوری -
*w. -perfect* : جسے کوئی عبارت یا اپنا پارٹ زبانی یاد ھو -
*w. picture* : لفظی تصویر ؛ الفاظ میں کھینچی ھوئی تصویر -
*w. -play* : (۱) ضلع جگت ؛ ایہام - (۲) نوک جھونک -
*w. -splitter, -ting* : (۱) لفظوں میں موشگافی کرنے والا ؛ بال کی کھال نکالنے والا - (۲) لفظوں میں موشگافی کرنا -
*w. -square* : الفاظ کا مربع ؛ ایسے الفاظ کا مجموعہ جو ایک دوسرے کے نیچے لکھے جائیں تو ان کے حروف اوپر سے نیچے پڑھنے میں بھی وھی الفاظ پیدا ھوں -

**wordless**, *a.* : (۱) بے الفاظ کا - (۲) بے زبان؛ نطق سے محروم -
**Word**, *v. t.* : (۱) لفظوں میں بیان کرنا ؛ لفظوں میں ادا کرنا - (۲) (کسی مطلب کے لیے ) الفاظ کا انتخاب کرنا ؛ الفاظ لانا -
**wording**, *n.* : (۱) طرز بیان - (۲) الفاظ ؛ الفاظ کی ترتیب یا بندش -
**Wordy**, *a.* : (۱) لفاظ ؛ طول گو ؛ طول نویس - (۲) لفاظی کا ؛ بے حد طویل؛ جس میں طوالت یا الفاظ کی بھر مار ھو - (۳) لفظی ؛ الفاظ کا -
*w. warfare* : حجت ؛ تکرار -
**wordily**, *adv.* : لفاظی کے ساتھ ؛ طول کلامی کے ساتھ -
**wordiness**, *n.* : طول کلامی ؛ لفاظی ؛ طوالت -
**Wore** : دیکھو Wear -
**Work** ( *werk* ),*n.* : (۱) کام ؛ کار- (۲) ( طبیعیات ) کام ؛ صرف



[illegible] سالمات میں تغیر پیدا کرنے میں - (۳) کوئی خاص کام ؛ [illegible] کا سامان ( سینے کاڑھنے کا سامان ؛ کتابیں وغیرہ ) - [illegible] کیا ھوا کام؛ صنعت؛ تصنیف؛ نمونہ-(۵) (دینیات؛ عموماً جمع) [illegible] ؛ نیک اعمال - (۶) معاملہ ؛ کام - (۷) روزگار ؛ شغل ؛ [illegible] ؛ کام - (۸) ( عموماً جمع ) قلعہ بندی ؛ استحکامات - [illegible] تعمیر کا کام؛ تعمیرات - (۱۰) مشین کے چلانے والے پرزے - [illegible] ( جمع جسے اکثر واحد کے طور پر استعمال کرتے ھیں ) [illegible] خانہ - (۱۲) آرائشی کام ؛ نقش و نگار وغیرہ - (۱۳) [illegible] جہاز رانی ) جہاز کا وہ حصہ جو سطح آب کے اوپر ھوتا ھے -
*a good day's w.* : [illegible] دن میں بہت کافی کام -
*a historical w.* : [illegible] کی کتاب -
*a w. of art* : [illegible] کا نمونہ -
*all in the day's w.* : [illegible] روزمرہ کے کام میں شامل -
*an ill workman quarrels with his tools* : [illegible] آنگن ٹیڑھا -
*clerk of the ww.* : Clerk [illegible]
*give person the ww.* : [illegible] ؛ سوتیاتہ ؛ ٹھونکنا ؛ [illegible] کرنا -
*have one's w. cut out for one* : [illegible] وقت ؛ کام ھونا ؛ کام ھونا کہ زرا فرصت نہ ھو -
*internal w.* : [illegible] ونی کام ؛ جو کسی جسم کے اندر سالمات [illegible] ھیں -
*make short w. of* : [illegible] میں کرلینا ؛ ختم کردینا ؛ یا [illegible] دینا -
*mighty ww* : [illegible] زات -
*set to w.* : [illegible] کام شروع کرنا - (۲) کام شروع کرانا -
*the ww of Cicero* : [illegible] رو کی تصانیف -
*the w. of God* : [illegible] فطرت ؛ صنعت ایزدی -
*unit of w.* : [illegible] کی اکائی ؛ ایک پونڈ وزن ایک فٹ اوپر [illegible] نے کا کام -
*workaday* : [illegible] ؛ کاروباری؛ عملی -
*w. - bag, -basket, -box* : [illegible] ( خصوصاً سینے کاڑھنے [illegible] ) سامان کا تھیلا ؛ ٹوکری ؛ صندوقچہ -
*workday* : [illegible] یا چھٹی کے سوائے اور دن ؛ کام کا دن -
*workhouse* : [illegible] محتاج خانہ -
*workman* : [illegible] مزدور؛ قلی - (۲) کاری گر -
*workmanlike* : [illegible] گری کا ؛ استادی کا -
*workmanship* : [illegible] کاریگری ؛ صناعی - (۲) نفیس ساخت ؛ [illegible] کام - (۳) بنائی ھوئی چیز ؛ صنعت -
*workman's train* : [illegible] دوروں کی گاڑی جو صبح تڑکے چلتی [illegible] اور جس میں کرایہ کم ھوتا ھے -
*w. -people* : [illegible] ور یا مزدورنیاں -
*w. -room* : [illegible] کرنے کا کمرہ -
*workshop* : [illegible] خانہ -
*w. -shy* : [illegible] جور -
*w. -table* : [illegible] کی میز -
*workwoman* : [illegible] ورنی -
*ww. of mercy* : [illegible] ات کے کام -

*ww. of supererogation :* دیکھو Super -

**Workless, a. :** بے روزگار -

**rk, v. t. & i. :** ( ا ) کام کرنا - ( ۲ ) کوشش کرنا
( *w. at social reform* ) - ( ۳ ) کسی چیز کا کاریگر
ھونا ( *w. in brass* ) - ( ۴ ) ( مشین کا ) چلنا ؛ چالو
ھونا - ( ۵ ) ( تدبیر کا ) کارگر ھونا ؛ چلنا ۔ ( ۶ )
( مشین کو ) چلانا ؛ چالو کرنا - (۷) کام دینا ( آدمی یا جانور
کا ) - ( ۸ ) چلانا ( جہاز وغیرہ ) - (۹) ( چرخی وغیرہ کا )
گھومنا ؛ حرکت کرنا ؛ چلنا - ( ۱۰ ) انتظام کرنا ؛ چلانا
( *w. mine, scheme* ) - (۱۱) اثر کرنا ؛ اثر ڈالنا ؛ عمل کرنا -
(۱۲) کرنا ؛ پیدا کرنا ؛ عمل میں لانا ( *w. wonder,* )
( *change worked violently,* )-(۱۳) حرکت میں ھونا ؛ حرکت کرنا -
(۱۴) هیجان ھونا ( خیالات وغیرہ میں ) ؛ ( آٹے میں ) خمیر اٹھنا ؛
هیجان پیدا کرنا - (۱۵) ( آهستہ آهستہ اور دقت سے ) چلنا ؛
بڑھنا ؛ گھسنا ؛ کھسکنا ؛ چلانا ؛ بڑھانا ؛ گھسانا - (۱۶) ( آٹے
وغیرہ کو) گوندھنا ؛ ( لوھے وغیرہ کو) کوٹ پیٹ کر ٹھیک کرنا - (۱۷)
اُکسانا ؛ بھڑکانا ؛ پیدا کرنا ( جوش غصہ وغیرہ ) - (۱۸) کشیدہ کاری
کا کام کرنا ؛ کاڑھنا ؛ بنانا ( بیل ، بوٹے وغیرہ ) - (۱۹) حل کرنا
( ریاضی کا سوال ) - (۲۰) ( *w. one's passage* ) جہاز کے کرائے
کے بدلے مزدوری کرکے سفر کرنا -

*hard to w. with :* بے ڈھب ؛ جس سے نباھنا مشکل ھو -

*now let it w. :* اب اسے اپنا کام کرنے دو -

*will w. it if I can :* ممکن ھوا تو کروں گا -

*w. away or on :* کام کیے جانا -

*w. in :* ( مثال وغیرہ کو موقع سے ) کھپانا یا اس کا کھپنا -

*w. off :* (۱) کسی پر اتارنا ( غصہ ) - (۲) زائل ھو جانا ؛
اتر جانا ( نشے وغیرہ کا ) - (۳) بیچ ڈالنا - (۴) کسی کے سر منڈھنا -

*w. one's will :* اپنی مرضی کے مطابق کرنا یا کام لینا -

*w. out :* (۱) حساب لگانا - (۲) حل کرنا ( سوال ) - (۳)
حساب سے ھونا ؛ نکلنا ( *works out at £ 6* ) - (۴) ( سوال
کا ) حل ھونا ؛ ٹھیک جواب آنا - ( ۵ ) ( آدمی کا کام سے )
شل ھو جانا ؛ کام کا بالکل ختم ھو جانا - (۶) بڑی کوشش سے
حاصل کرنا ( *w. out one's salvation* ) - (۷) تمام تفصیلات
کے ساتھ تیار کرنا ؛ مفصل طور پر تیار کرنا ( *has worked*
*out a scheme of invasion* ) -

*w. the oracle :* دیکھو Oracle -

*w. to rule :* قواعد کی جا بے جا پابندی کرکے کام خراب کرنا جو
مزدور بعض اوقات ھڑتال کے بجائے کرتے ھیں -

*w. up :* (۱) ( رفتہ رفتہ ) مکمل کرنا ؛ تفصیلات کے ساتھ
بیان کرنا یا لکھنا - (۲) رفتہ رفتہ انتہائی نقطے تک پہنچنا -
(۳) رفتہ رفتہ ابھارنا یا بھڑکانا ( جذبات وغیرہ ) (۴) اجزا
کو ملاکر مرکب بنانا - (۵) مطالعہ کرکے قابلیت بہم پہنچانا (کسی
مضمون میں ) -

*wrought iron :* کوٹ کر ٹھیک کیا ھوا لوھا -

*wrought-up state :* اعصابی هیجان کی حالت ( امید میں ) ۔

**orkable, a. :** قابل عمل ؛ چلنے والی -

**Workability, Workableness, nn. :** قابل عمل ھونا ؛
عمل پذیری -

**Workably, adv. :** قابل عمل طور پر -

**Worker, n. :** (۱) *work* کا اسم فاعل خصوصاً مزدور - (۲)
( نیز *w. bee, ant* ) شہد کی مکھی ؛ چیونٹی وغیرہ -

**Working, n. :** (۱) *work* کا حاصل مصدر - (۲) حرکت
( چہرے وغیرہ کی ) ؛ جد و جہد ؛ عمل ؛ طریق عمل - (۳) کان ،
کھدان وغیرہ -

*w. capital, expenses :* (۱) کام چلانے کا سرمایہ ؛ عملی
سرمایہ - (۲) کاروبار کے مصارف ؛ کام چلانے کا خرچ -

*w. day :* (۱) کام کا دن ( اتوار اور دوسری تعطیلوں کے علاوہ ) -
(۲) ( روزانہ ) کام کا وقت ؛ چوبیس گھنٹے میں سے وہ وقت جس
میں کام کیا جائے -

*w. drawing, plan :* عمارت کا خاکہ یا نقشہ -

*w. -out :* مفصل تخمینہ یا اندازہ ؛ تفصیلات -

**Working, a. :** (۱) *work* کا اسم صفت - (۲) مزدوری کرنے والا -

*w. man :* مزدور -

*the w. class :* مزدوروں کا طبقہ -

**World, n. :** (۱) عالم ؛ جہان ؛ سنسار ؛ زندگی - (۲)
زندگی کے تعلقات ؛ دنیا کے دھندے ( *forsake the w.* ) - (۳)
کائنات ؛ موجودات ( ۴ ) عالم خارجی ؛ خارجی اشیاء -
(۵) کرۂ ارض ؛ زمین ؛ دنیا ؛ دنیا کے لوگ ؛ سب لوگ - (۶)
دنیا کا کاروبار ؛ عملی زندگی ؛ دنیا کا کارخانہ - (۷) شرفا یا امرا
کا طبقہ ؛ ان کی معاشرت یا ان کی رائے ؛ سوسائیٹی ؛ سماج -
(۸) حلقہ ؛ دائرہ ( *the w. of letters, art, sport* ) - (۹)
( *a w of* ) بے شمار ؛ نہایت وسیع -

*a. w. of waters :* وسیع سمندر -

*a w. too wide :* بے انتہا چوڑا یا ڈھیلا -

*all's right with the w. :* دنیا کا کارخانہ بہت اچھی طرح
چل رہا ھے -

*all the w. and his wife :* سب لوگ جو اپنے آپ کو اونچی
سوسائیٹی کا سمجھتے ھیں -

*all the w. knows :* عام طور پر مشہور ھے ؛ سب لوگ
جانتے ھیں -

*begin the w. :* دنیا میں قدم رکھنا ؛ عملی زندگی شروع کرنا -

*bring child into the w. :* بچہ پیدا کرنا -

*carry the w. before one :* بہت جلد مکمل کامیابی
حاصل کرنا -

*citizen of the w. :* پردیسی جو ساری دنیا کو اپنا وطن
سمجھتا ھو -

*federation of the w. :* عالم گیر وفاق ؛ اقوام عالم کا وفاق -

*for all the w. like him :* بالکل اس کا سا ؛ ھو بہو اس کا سا -

*know, see the w. :* تجربہ کار ھونا ؛ تجربہ حاصل کرنا -

*let the w. slide :* (۱) دنیا جیسی چلتی ھے چلنے دو - (۲)
لوگوں کی رائے کی پروا نہ کرو

*live out of the w. :* سماج سے الگ رھنا

*make a noise in the w. :* شہرۂ آفاق ھونا ؛ دور دور تک
شہرت یا چرچا ھونا -

*make the best of both ww. :* اپنی دنیا اور عاقبت کو
سنوارنا ؛ دونوں جہاں کی بھلائی کا سامان کرنا -

*man of the w.* : تجربہ کار عملی آدمی -
*Prince of this w.* : شیطان -
*take the w. as it is, as one finds it* : اپنی زندگی دنیا کے حالات کے مطابق بنانا؛ دنیا سے نبھانا -
*the end of the w.* : دنیا کا خاتمہ؛ فنا -
*the external w.* : عالم خارجی؛ مظاہر فطرت -
*the great w.* : امرا کی سوسائیٹی؛ اونچی سوسائیٹی -
*the lower w.* : جہنم؛ دوزخ؛ عالم سفلی -
*the New W.* : امریکا -
*the Old W.* : یورپ ایشیا و افریقہ؛ قدیم دنیا -
*the or this w.* : عالم فانی؛ دنیوی زندگی -
*the other or next w.* : آخرت؛ عقبیٰ آخری زندگی -
*the Roman w.* : رومیوں کی دنیا -
*the wise old w.* : حکمت عامہ؛ عام دستور اور تجربہ -
*the w. of dreams* : مایا -
*to the w.'s end* : دنیا کے آخری سرے تک -
*to the w.* : (عامیانہ) بے حد؛ بالکل -
*we bring nothing into the w.* : ہم پیدائش کے وقت اپنے ساتھ کچھ نہیں لاتے -
*what in the w. was it* : آخر یہ تھا کیا -
*what will the w. say?* : دنیا کیا کہے گی؛ ہمیں سماج کی رائے کا خیال کرنا چاہیے -
*w. language* : عالمگیر زبان -
*w. -old* : بہت قدیم -
*w. politics* : عالمگیر سیاست -
*w. -power* : دولت عظمیٰ؛ بڑی سلطنت -
*w. -weary* : زندگی سے تنگ یا بیزار -
*w. -wide* : عالم گیر -
*w. -without end* : عالم جاودانی؛ حیات ابدی -

**Worldling**, *n.* : دنیا دار آدمی؛ دنیا پرست -

**Worldly**, *a.* : (۱) دنیوی؛ ارضی - (۲) دنیا پرست؛ عیش پرست؛ دنیاوی؛ نفسانی؛ مادی -
*w. goods* : مال دنیا؛ املاک -
*w. -minded* : دنیا پرست -
*w. -wise* : دنیاوی عقل رکھنے والا -
*w. -wisdom* : عقل دنیاوی؛ دنیا میں کامیاب ہونے کا ڈھب -

**Worldliness**, *n.* : ارضیت؛ دنیاویت؛ مادیت؛ نفسانیت؛ دنیا پرستی -

**Worldly- mindedness**, *n.* : دنیا پرستی -

**Worm** ( Werm ), *n.* : (۱) کیڑا؛ کرم - (۲) ادنی یا حقیر آدمی - (۳) پیچ کش کا پیچ - (۴) کارتوس کا پیچ کش - (۵) بھٹی کا پیچ دار درد کش - (۶) کتے کی زبان کے نیچے کا جھلی دار بند؛ زبان کے نیچے کی نس -
*a w. will turn* : کمزور سے کمزور زیادہ ستانے سے بدلہ لینے پر تیار ہو جاتا ہے؛ ایک وقت آتا ہے کہ چیونٹی بھی کاٹتی ہے -
*child has ww.* : بچے کے پیٹ میں کیچوے ہیں -
*food for ww.* : مردہ؛ کیڑوں کا کھاجا -
*glow-w.* : جگنو؛ کرم شب تاب -

*I am a w. to-day* : [طبیعت] بہت سست ہے -
*silk-w.* : [ریشم] کا کیڑا -
*the w. of conscience* : [ضمیر] کی شدید تکلیف -
*w. -cast* : [کیچوے] وغیرہ کی مٹی کا ڈھیر -
*w. -eaten* : (۱) کیڑوں کا کھایا ہوا؛ کرم خوردہ - (۲) (مجازاً) [فرسودہ]؛ دقیانوسی -
*w. -fishing* : [مچھلی] کا شکار جس میں کیچوے کا چارہ [استعم]ال کیا جاتا ہے -
*w. -gear* : [ایک ق]سم ۲ دندانہ دار پہیا یا چرخی جو چکردار [پیچ کے] ذریعہ سے حرکت کرتا ہے -
*w. -hole* : [کیڑے] وغیرہ کا گھن؛ سوراخ جو کیڑے نے کیا ہو -
*w. -holed* : [کرم خو]ردہ؛ گھن لگا ہوا -
*w. -seed* : (santonica) ایک پودا جس کے بیج پیٹ [کے کی]چوے خارج کردیتے ہیں -
*w. -wheel* : [دندانہ د]ار پہیا یا چرخی -

**Worminess**, *n.* : [کیڑوں سے] بھرا یا کرم خوردہ ہونا -
*wormy, a.* : [کیڑوں سے] بھرا؛ کرم خوردہ؛ گھن لگا -

**Worm**, *v.t. & i.* : [خ]وشامد یا چالاکی سے چپکے چپکے [اعتم]اد، تقرب وغیرہ) حاصل کرنا؛ (*wormed himself in to his favo[ur]*) - (۲) رینگ کر چلنا؛ بڑھنا؛ گذرنا؛ پیٹ کے [بل چل]نا وغیرہ - (۳) کسی شخص کے پیچھے پڑکر چالاکی سے راز [حاصل] کرلینا؛ کرید کرید کر معلوم کرلینا - (۴) کتے کی زبان کے نیچے [کی نس] کاٹ دینا - (۵) (کیاری وغیرہ کو) کیڑوں سے صاف کرنا -

**Wormul**, *n.* : = Warble ([...]ی بولی)

**Wormwood** ( Wer- ), *n.* : [ا]فسنتین؛ ایک قسم کی تلخ جڑی [جو شراب]ا وغیرہ کے کام آتی ہے - (۲) روحانی تکلیف یا ندامت [کا باعث؛] سوہان روح؛ روحانی تکلیف کا باعث -

**Worn**, : - Wear

**Worrit** ( Wu- ), *v.t. & i. & n.* : - Worry ([عامی]انہ)

**Worry** ( wu- ), *v.t. & i. & n.* : (۱) [کتے] کا کسی کو بار بار [...] جھنجھوڑنا - (۲) پریشان کرنا؛ ستانا؛ دق کرنا؛ تنگ [کرنا؛] پیچھے پڑجانا؛ ناک میں دم کر دینا؛ چین نہ لینے دینا - [پر]یشان ہونا؛ فکر مند ہونا؛ فکروں میں گھلنا؛ ہر وقت کڑھتے [رہنا؛] ہر وقت اپنی پریشانیوں کے خیال میں رہنا - (۴) شکاری [کتے کا] شکار کو جھنجھوڑنا؛ جھنجھوڑ - (۵) (عموماً جمع) فکریں؛ [پریشان]یاں؛ تفکرات - (۶) پریشانی کی حالت؛ تشویش؛ تردد -
*I should worry* : ([اس] کے عامیانہ) مجھے اس کی کوئی [پروا نہ]یں -
*much worried* : [بہت پر]یشان -
*wears a worried look* : [پریشان] نظر آتا ہے -
*w. along* : [...] رکاوٹوں کے آگے بڑھنا -
*w. oneself* : [بیہو]دہ زحمت اٹھانا -
*w. problem etc out* : [مسئلہ] وغیرہ پر متواتر غور کرکے اسے [حل کر] لینا -
*w. the sword* : [...]ے متواتر تلوار سے وار کرنا -

**Worriless**, *a.* : [فکر سے] خالی؛ مطمئن؛ پرسکون -

**Worriment**, *n.* : [پر]یشانی؛ تشویش - (۲) دقت؛ [...]؛ کھکھیڑ -

